عربی زبان کی شہرہ آفاق لغت "المنجد" کا پہلا مکمل اُردو ترجمہ
کئی ہزار جدید عربی الفاظ کے اضافہ کے ساتھ

عربی و اُردو

دورنگہ کمپوزنگ

# المنجد

مترجم: عصمت ابوسلیم

مکتبہ دانیال

عربی زبان کی شہرہ آفاق لغت "المنجد" کا پہلا مکمل اردو ترجمہ
کئی ہزار جدید عربی الفاظ کے اضافہ کے ساتھ

دورنگہ کمپوزنگ

# المنجد

## عربی و اردو

مترجم: عصمت ابوسلیم


مکتبہ دانیال
غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور
042.7660736

خوبصورت اور معیاری مطبوعات

ہماری پہچان

محمد ابوبکر صدیق
نے
نئیر اسد پرنٹر لاہور
مکتبہ دانیال
سے شائع کی۔

قیمت =/560 روپے

شیخ محمد بشیر اینڈ سنز

مکتبہ دانیال

شاپ نمبر 3 ملک جلال دین ہسپتال بلڈنگ
چوک اردو بازار لاہور

7660736
0333,4276640

PHONE 7660736 0333,4276640
email: maktabahdaniyal@hotmail.com

# المنجد میں مخففات اور علامات کی فہرست

## (ا) مخففات

ھ: علم ھندسة (جومیٹری)
ك: علم کیمیاء
ب: فن بناء (تعمیر)
جج: جمع الجمع
ح: علم الحیوان
مو: موسیقی
فك: علم فلک
ة: مفعول بہ
ز: زراعت
فا: اسم فاعل
ط ا: علم طبقات الارض
ت: تجارتی اصطلاح
ع ج: علم الجبر (الجبراء)
مص: مصدر
ف: علم الفیزیاء (طبعیات)
ا ع: اصطلاح عسکری
ص: صناعت
ن: علم نباتات
ع ا: علم اعضاء
مفع: اسم مفعول
حی: علم الحیل (قانونی داؤ، چال)
ط: علم مطبخ
ع ح: علم حساب
مث: مثنّٰی
ف ج: فنون جمیلہ
طب: طب

## (ب) علامات

ـَ سے مراد ہے کہ مضارع کے عین کلمہ پر زبر ہے۔ یعنی عین کلمہ مفتوح ہے۔

ـُ سے مراد ہے کہ مضارع کے عین کلمہ پر پیش ہے۔ یعنی عین کلمہ مضموم ہے۔

ـِ سے مراد ہے کہ مضارع کے عین کلمہ کے نیچے زیر ہے۔ یعنی عین کلمہ مکسور ہے۔

ـَـُـِ سے مراد ہے کہ مضارع کا عین کلمہ مفتوح، مضموم اور مکسور ہے۔

۞ سے مراد ہے کہ یہاں سے المنجد کے اگلے اصل لفظ تک الفاظ کے جدید معنے بیان کئے گئے ہیں۔

## چند قابل توجہ باتیں

۱۔ عربی لغات میں عام طور پر اردو اور انگریزی کے برعکس مصدری معنے بتانے کے لئے پہلے فعل ماضی، پھر مضارع اور اس کے بعد مصدر کا ذکر کیا جاتا ہے۔ اگر فعل متعدی ہو تو آخر میں مفعول لایا جاتا ہے بعض الفاظ کے ساتھ صلہ جیسے مِن، عن، ل، اِلی، فی، علی، فوق، تحت، بین وغیرہ میں سے کوئی صلہ آتا ہے، جس سے معنی یا تو مختلف ہو جاتا ہے یا اس کی توضیح ہو جاتی ہے۔ چنانچہ ان کا ذکر بھی کیا گیا ہے۔

۲۔ اس لغات کو معانی کے لحاظ سے ترتیب دیا گیا ہے۔ اور ہر مادہ کو مختلف اقسام میں تقسیم کر کے مرتب کیا گیا ہے۔

۳۔ کسی کلمہ کی تلاش مقصود ہو اور وہ مجرد ہو تو اس کے پہلے حرف کے باب میں دیکھیں اور اگر مزید فیہ ہو تو اسے مجرد بنا کر اور اگر پہلا حرف کسی دوسرے لفظ سے بدلا ہوا ہو تو اسے اس کی اصل کی طرف لوٹا کر، پہلے حرف کے باب میں دیکھیں۔

۴۔ دو چند ثلاثی فعل کو مادہ کے اول میں رکھا گیا ہے جب کہ دو چند رباعی فعل کو، اسی قاعدہ کے مطابق جو اس لغات میں اختیار کیا گیا ہے، فعل ثلاثی الاصل کی طرف لوٹایا گیا ہے، جیسے صمصم کو اس کی اصل صمّ کی طرف لوٹایا گیا ہے۔ مَلْمَلَ کا ذکر مادہ مَلَّ کے ساتھ کیا گیا ہے اور دَحْرَجَ کو اس کے مادہ دحر میں رکھا گیا ہے۔

۵۔ علامت (ـ) اگر فعل کی جگہ ہو جیسے: اَشْکَلَ الامرُ: التبس (معاملہ کا مبہم ہونا) اور اس کے بعد مثلاً و ــ الکتابَ: قیَّدہ بالحرکات

(تحریر پر حرکات لگانا) ہو تو سمجھا جائے گا کہ و ـــــ الکتاب: دراصل اشکل الکتابَ ہے۔ اگر یہ علامات (–) فعل کی جگہ نہ ہو بلکہ کسی اور ترکیب میں آئے، تو دیکھنا چاہئے کہ اس سے پہلے کیا کہا گیا ہے۔ مثلاً الوقفة: المرة (اسم مرّۃ) کے بعد ہے و ـ من الترس: اور لکھا ہے کہ وہ کالوقف ہے یعنی وقف کے مانند ہے۔ لہٰذا معنی کا تعین کرنے کے لئے وقف کا لفظ دیکھنا ہوگا۔ المنجد میں ہم دیکھتے ہیں کہ الوقف کے معنے بتا کر و ـ من الترس کا معنی: ما یستدیر بحافته من قرن او حدید و غیر ذلك دیا گیا ہے۔ جس کا معنی ''ڈھال کے گرد کا حلقہ جو سینگ یا لوہے وغیرہ کا بنا ہوا ہو'' ہے۔ لہٰذا الوقفة من الترس کا معنی بھی وہی ہوگا جو الوقف من الترس کا ہے۔

٦۔ اسی طرح القلیص: الکثیر (بہت) اور و ـــــ من المیاہ: المرتفع (ختم ہونے والا پانی) میں و ـــــ من المیاہ دراصل القلیص من المیاہ ہے۔

٧۔ کسی فعل کے ساتھ جو کچھ مذکور ہو وہ اس سے مقید نہ سمجھنا چاہئے بلکہ ایسا اکثر بطور مثال بیان کیا جاتا ہے۔ جیسے رَاثَ الفرسُ کا معنی گھوڑے کا لید کرنا ہے تو رَاثَ (لید کرنا) صرف گھوڑے سے مخصوص نہیں بلکہ ہر کھر دار جانور کے لئے بولا جاتا ہے۔

٨۔ اضافی حصوں میں علامات کی تشریح:

فعل کے بعد ہ: کوئی شخص (نصبی حالت میں)

ہ: کوئی چیز (نصبی حالت میں)

ھا: زندہ مخلوق کی مؤنث (نصبی حالت میں)

ھم: لوگوں کا ایک گروہ (نصبی حالت میں)

ہ سے مراد یہ بھی ہے کہ یا تو وہ مفعول بہ ہے یا مفعول فیہ ہے۔

مثال کے طور پر قَتَلَ ہُ کا معنی ہے کسی شخص کو قتل کرنا (مختصراً: کو قتل کرنا) حَدَّثَ ہُ: کا معنی ہے: کسی شخص سے بات چیت کرنا (مختصراً: سے بات چیت کرنا)۔ حَدَّثَ ہ ہ/ب: کا معنی ہے کسی شخص کو کچھ بتانا (مختصراً: کو کچھ بتانا) اور حَدَّثَ ہ ہ/ب/من/فی: کا معنی کسی شخص کو کوئی بات کسی شخص یا چیز کے بارے میں بتانا (مختصراً: کو کچھ کے بارے میں بتانا)، جب کہ حَدَّثَ ہ عن/فی کا معنی ہے کسی شخص سے کسی شخص یا چیز کے بارے میں گفتگو کرنا۔ دَخَلَ ہ کا معنی ہے کسی چیز میں داخل ہونا (مختصراً میں داخل ہونا) ظاہر ہے داخل ہونا سے مراد کسی جگہ میں داخل ہونا ہی ہوگا لہٰذا وہ جگہ کوئی کمرہ، عمارت وغیرہ کچھ بھی ہو سکتی ہے۔ اگر کوئی شخص کسی مسجد میں داخل ہوا ہے تو کہا جائے گا دَخَلَ مسجداً اور اگر وہ معرفہ بالسلام ہے تو کہا جائے گا دخل المسجدَ: وہ اس مسجد میں داخل ہوا اس صورت میں ہ مفعول فیہ کی قائم مقام ہوگی۔ اسی طرح ہ: اگر کسی نے زید نامی شخص کو مارا پیٹا ہے تو کہا جائے گا ضَرَبَ زیداً: اس نے زید کو مارا پیٹا۔ (مختصراً: کو مارا پیٹا)۔ بعض افعال دو مفعولوں کی طرف متعدی ہوتے ہیں تو اس کو اس طرح ظاہر کیا گیا ہے: اَلْبَسَ ہ ہ: کسی شخص کو کچھ پہنانا (مختصراً: کو کچھ پہنانا) اگر اسے قمیض پہنائی گئی تو کہیں گے اَلْبَسَهُ قمیصاً: کسی شخص نے اس شخص کو قمیص پہنائی۔ اگر زید کو قمیص پہنائی تو کہیں گے اَلْبَسَ زیداً قمیصاً: اگر فاعل مؤنث ہو تو فعل ماضی اور مضارع بھی مؤنث ہوگا۔ جیسے: وَلَدَتِ الارضُ النباتَ: زمین کا نباتات اگانا۔ ہ کا مفعول بہ ہونے کی مثال: قَطَعَ ہ: کسی چیز کو کاٹنا (مختصراً: کو کاٹنا) معنی بیان کرنے کے لئے عموماً فعل ماضی مطلق کا واحد مذکر غائب کا صیغہ استعمال کیا جاتا ہے۔ آپ حسب موقع اس کی جگہ کوئی اور صیغہ استعمال کریں گے تو معنی میں اس کے مطابق تبدیلی آجائے گی۔ مثلاً آپ کہیں: میں نے دیکھا تو کہا جائے گا: رَأَیْتُ: ہم نے دیکھا: رَأَیْنَا: انہوں نے دیکھا: رَأَوْا: اسی طرح رَأَتْ: اس عورت نے دیکھا۔ رَأَی: اس مرد نے دیکھا۔ تو نے دیکھا: رَأَیْتَ تم نے دیکھا۔ رَأَیْتُم وغیرہ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## مقدمہ

(جو المنجد فی اللغۃ کے ۱۷ ویں ایڈیشن سے متعلق ہے اور اس کے ۲۳ ویں ایڈیشن سے لیا گیا ہے)

المنجد نصف صدی سے طالب علموں اور ادیبوں کا رفیق ہے۔ اس کی تجدید کی جاتی رہی ہے، تاکہ خواص وعوام کے سامنے مثالی عربی ڈکشنری بن جائے۔

اس کا ذخیرہ الفاظ دراصل پادری لویس معلوف الیسوعی کی منجد سے ماخوذ، کیتھولک پریس کا ایک نفیس ورثہ ہے۔ اس میں سینکڑوں الفاظ اور معاصرین کی زبان کے جدید معانی کے علاوہ ہزار سے زائد اہل علم اور علم ومعرفت کے مختلف شعبوں کے ماہرین کی اصطلاحات کا اضافہ کیا گیا ہے۔

مزید افادیت کی غرض سے، ہم نے بہت سے قدیم وجدید الفاظ کو علمی تشریح، رائج الوقت تعریف اور آج کل کے انداز بیان سے واضح کیا ہے اور پیچیدہ الفاظ کی ممکن حد تک وضاحت کی ہے۔

مزید برآں، ہم نے 'مادری' زبان کے ذکر میں، جس سے اجنبی الفاظ متعلق ہیں، اسی طرح پوری کوشش کی ہے جس طرح علم کے میدانوں: طب، زراعت، کیمیاء، علم نباتات وغیرہ کی تعیین میں، جس کے بعض الفاظ بطور تخصص ومہارت استعمال ہوتے ہیں۔

اس تجدید کا فیصلہ کرتے وقت، ہمارے پیش نظر زیادہ اہمیت کی حامل یہ سوچ تھی کہ اس عربی ڈکشنری کے استعمال کو آسان بنانے کا طریقہ معلوم کیا جائے، چنانچہ بار بار کے تجربہ اور طویل محنت و جانفشانی کے بعد زبان کی روح اور ڈکشنریوں کی روایات برقرار رکھنے کا طریقہ دریافت کرنے میں خاطر خواہ کامیابی ہوئی۔ یہ بات ظاہر ہے کہ ثلاثی اور رباعی اصل کے متعدد معانی ہوتے ہیں، جن میں سے مثال کے طور پر کچھ تو دوسروں سے نکلتے ہیں جیسے مجازی، حقیقی سے اور کوئی دوسرے سے مختلف ہوتا ہے، جس کی وجہ سے دونوں کے معنوں میں موازنہ کا پہلو پیدا کرنا ناممکن ہوتا ہے۔ لہٰذا ہم نے ان اصل معانی کی طرف رجوع کے ذریعے ان کی درجہ بندی کی، بعد ازاں، ان مختلف معانی میں سے ہر معنی کے ضمن میں، ان کے مشتقات کو روایتی انداز میں مرتب کیا۔ ہمیں کچھ آسانیاں پیدا کرنے کی بھی توفیق ہوئی، جن کا ذکر ہم نے منجد کے جدید استعمال کی کیفیت کی تشریح میں کیا ہے۔

ہر "بنیادی لفظ" کو، خواہ اصل ہے یا مشتق، سرخ رنگ سے طبع کرنے کی غرض محض کتاب کا استعمال آسان بنانا اور قارئین کا وقت بچانا ہے۔ (عربی المنجد میں)

ہماری نگاہ سے یہ بات اوجھل نہیں کہ ہمارا طریقہ بالکل بے عیب نہیں ہوسکتا، تاہم منفعت کی فراوانی کے علاوہ کامیاب جدوجہد کے مقابلہ میں نقطہء آغاز سے قریب تر ضرور ہے۔ اغلب گمان یہ ہے کہ ہمارا یہ عمل اغلاط سے خالی نہیں ہوگا، لہٰذا ارباب لغت سے درخواست ہے کہ وہ ازراہ کرم ہمیں ہماری غلطیوں سے مطلع فرمائیں۔

اس کام میں، محنت اور صبر وتحمل کے سات سال لگے۔ اس میں لغوی، فنی اور پیشہ ورانہ مہارت کے حامل دسیوں، دوستوں اور معاونین نے حصہ لیا ہے۔ لیکن المنجد کے لغوی متن کی تجدید میں زیادہ تر حصہ پروفیسر کرم البستانی، ماہر علم نباتات پادری الیسوعی بولس موتر د اور پروفیسر

عادل انبوبا کا ہے۔ موخر الذکر پروفیسر کئی سال سے ریاضیات اور طبیعیاتی علوم کی تمام فروع میں عربی لغت کے احیاء پر ثابت قدمی سے کام کر رہے ہیں۔

مخفی نہ رہے کہ ان سب نے کسی نہ کسی خاص میدان، تحقیق اور تراجم پر عرب ممالک کے علماء اور ماہرین لسانیات کی تصنیف کردہ لغات سے استفادہ کیا ہے۔

جہاں تک پروفیسر انطون نعمہ کا تعلق ہے، تو انہوں نے خاص طور پر الفاظ کے معانی کی درجہ بندی اور ترتیب میں دلچسپی لی۔ ان کا یہ کام مشکلات سے خالی نہ تھا۔

اس طرح، المنجد بالاآخر موجودہ شکل کو پہنچی ہم عمل کی اس دستاویز، کلام کی کلید اور علوم کی دولت کو، جو کوئی آسان کام نہیں، قارئین کی خدمت میں پیش کر رہے ہیں۔

بیروت ۱۵ اگست ۱۹۶۰ء    کیتھولک پریس

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عرض مترجم

جہاں عربی کو یہ فوقیت ملی ہے کہ وہ متعدد ممالک کی مادری زبان ہے، وہاں یہ شرف عظیم بھی اس کے حصے میں آیا ہے کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے اُسے اپنے آخری نبی ﷺ پر اپنی آخری کتاب قرآن مجید نازل کرنے کے لئے منتخب فرمایا۔ قرآن مجید سے پہلے کی تمام وہ زبانیں جن میں صحف سماویہ نازل ہوئے اب کہیں نہیں بولی جاتیں اور نہ ہی وہ صحف اپنی اصل زبان میں دستیاب ہیں۔ صرف ان کے ترجمے ملتے ہیں جب کہ قرآن مجید انہی الفاظ اور اسی ترتیب سے آج بھی موجود ہے۔ جن الفاظ اور جس ترتیب میں اللہ تعالیٰ کے آخری نبی ﷺ نے اسے امت کے سپرد کیا تھا۔

حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور نبی کریم ﷺ کے مابین تقریباً ۶۰۰ سال کا زمانی وقفہ ہے، جو کوئی بہت بڑا عرصہ نہیں۔ لیکن حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو ملنے والی انجیل حیرت انگیز طور پر ناپید ہے اور اس کی جگہ چار انجیلوں نے لے رکھی ہے، جن کے مصنفین متی، یوحنا، لوقا اور مرقس ہیں۔ **المنجد فی الاعلام** میں انجیل کے عنوان کے تحت لکھا ہے: **الانجیل کلمة یونانیة معناها البشارة و الاناجیل مجموعة اعمال المسیح و اقواله و صلت الینا باربع روایات و ضعها متی و یوحنا و هما من الرسل و لوقا و مرقس و هما من تلامیذ المسیح سمیت بالانجیل لأنها أتت للانام ببشری الخلاص عن المسیح الفادی** (انجیل یونانی لفظ ہے، جس کا معنی خوشخبری ہے۔ اناجیل مسیح کے اعمال و اقوال کا مجموعہ ہے، جو ہم تک چار روایات کے ذریعے پہنچا، جن کے واضعین متی اور یوحنا آپ کے حواری اور لوقا اور مرقس آپ کے شاگرد تھے۔ اس مجموعہ کو انجیل کا نام دیا گیا، کیونکہ یہ لوگوں کے پاس نجات دہندہ مسیح کی مدد سے نجات کی خوشخبری لے کر آیا۔

عربی زبان علمی، ادبی، ثقافتی وغیرہ ہونے کے ساتھ ساتھ زندگی کے تمام شعبوں کا احاطہ کئے ہوئے ہے، متعدد خصوصیات اور گوناگوں صلاحیتوں کی حامل ہے اور اس کی دینی حیثیت مسلم ہے۔ اس زبان کی وسعت کا یہ حال ہے کہ آئے دن نت نئی ہونے والی ایجادات، جن کے نام ان کے موجدوں کی طرف سے رکھے جاتے ہیں، ماہرین لسانیات بآسانی انہیں عربی جامہ پہنا دیتے ہیں۔ مثال کے طور پر ٹیلیفون کے لئے عربی میں **هاتف**، موبائل کے لئے (جو دراصل موبائل ٹیلیفون ہے) **هاتف متحرك** یا **هاتف جوّال** یا **هاتف نقال**، کمپیوٹر کے لئے **العقل الالکترونی**، انسٹ (inset) کے لئے جو بڑی فوٹو کے کسی کونہ میں چھوٹی تصویر کے معنی میں ہے، **اطار** ہے۔ جب کہ پہلے سے یہ لفظ (اطار) فریم، عینک کے فریم، پہیے کے ٹائر اور پہیے اور پیپے کے گرد کڑے کے معنوں میں مستعمل ہے۔ ہر قسم کی گاڑیوں کے پہیوں کے ٹیوب کو **اطار داخلی** کہا جاتا ہے۔ اور پہئے کے رم (Rim) کے لئے **اطارة** کا لفظ استعمال ہو رہا ہے۔ آج کل میڈیا (Media) عربی میں **وسائل الاعلام** کے معنی میں ہے۔ **وزیر الإعلام** وزیر اطلاعات کے معنی میں اور اس سے صفت کا صیغہ اعلامی ہے۔ جیسے **الحرب الاعلامیة** یعنی میڈیا جنگ (Media War) میں۔ ان دنوں دہشت گردی کا بڑا چرچا ہے۔ عربی میں اس کے لئے **ارهاب** کا لفظ ہے اور دہشت گرد (اسم) اور دہشت گردانہ (صفت) کے لئے **ارهابی** جمع **ارهابیون**۔ دہشت گردی کی کارروائیوں کے لئے **العملیات الارهابیة** جب کہ دہشت گردی کے خلاف جنگ کو **محاربة الارهاب** یا **الحرب علی الارهاب** کہا جاتا ہے۔ عربی میں انگریزی وغیرہ کے الفاظ کا استعمال بہت کم ہے۔ اس کے

برعکس ہمارے ہاں عموماً انگریزی لفظ کو من وعن اپنا لیا جاتا ہے۔ مثلاً ٹیلیفون، سٹیشن، موبائل، ریلوے سٹیشن وغیرہ کا استعمال عام ہے۔ برصغیر پاک و ہند میں برطانوی راج کے آخری ایام میں تو کالجوں کے طلبہ اس قسم کی زبان بولنے لگے تھے، جیسے اس مثال سے ظاہر ہے: ''میں اس matter میں آپ کے father کی opinion کے entirely against ہوں۔ گذشتہ چند سالوں کے دوران تو ایک اور گل کھلا۔ لاہور ریلوے سٹیشن کی عمارت کی پیشانی پر انگریزی میں جو بورڈ آویزاں کیا گیا، اس پر تحریر ہے Lahore Railway Station جب کہ اسی عبارت کا اردو میں اسٹیشن کے کسی اور نمایاں مقام پر بورڈ لگانے کی تکلیف بھی برداشت نہیں کی گئی، جو قومی بے حسی اور ذہنی غلامی کی افسوسناک مثال ہے۔

مزید برآں حکومت کی طرف سے بصرف زرکثیر، اکل وشرب کے بازار آراستہ کئے گئے ہیں، جن کا نام Food Streets رکھا گیا ہے۔ اس سے برسر اقتدار طبقہ کے غلط قبلہ کی نشاندہی ہوتی ہے۔ تعلیم کی فراہمی حکومت کی ایک اہم ذمہ داری ہے، لیکن تعلیمی اداروں کو نجی ملکیت میں دیا جا رہا ہے جس سے حصول تعلیم از حد گراں ہو جائے گا اور غریبوں کے بچے سکولوں، کالجوں اور یونیورسٹیوں میں تعلیم حاصل کرنے سے محروم ہو جائیں گے۔ شرح خواندگی زبردست حد تک گر جائے گی اور ملک پسماندہ تر ہو جائے گا۔ ایسے اقدامات ملک عزیز کے لئے سخت ضرر رساں ہیں۔

ہمارے دینی مدارس کا نصاب تعلیم اصلاح طلب ہے، ان سے فارغ التحصیل ہونے والے قابل رشک قابلیت کے حامل نہیں ہوتے۔ ایک اسلامی ملک ہونے کے ناطے، عرب ممالک سے ہمارے تعلقات صرف دینی نوعیت کے نہیں ہونے چاہئیں بلکہ ضروری ہے کہ یہ تعلقات سیاسی، تجارتی، سائنسی، فوجی وغیرہ تمام میدانوں میں استوار ہوں۔ عرب ممالک سے روابط بڑھانا وقت کا اہم تقاضا ہے۔ جس کے لئے عربی میں مہارت ہونی چاہئے۔ خصوصاً عصر حاضر میں جدید عربی سے واقفیت ضروری ہے۔ اس مقصد کے حصول کی خاطر خاکسار نے اس لغات میں، ناشرین کی اجازت سے، ہنس ویئر Hans wehr کی عربی انگریزی ڈکشنری سے ایک بڑے ذخیرۂ الفاظ کا ترجمہ کر کے اضافہ کیا ہے۔ یہ ڈکشنری لکھی جانے والی عصری عربی کے الفاظ پر مشتمل ہے۔ امید ہے یہ سعی قارئین کے عصر حاضر کے جدید تقاضوں کو بڑی حد تک پورا کرنے میں ممد و معاون ثابت ہوگی۔

عصمت ابوسلیم

سابق مترجم، عراقی سفارت خانہ، اسلام آباد

# ثلاثی مزید فیہ افعال کے اہم اغراض

فَعَّلَ:

۱۔ تعدیۃ: جیسے فَرَّحْتُهُ: میں نے اسے خوش کیا۔

۲۔ تکثیر: جیسے قَطَّعْتُ الحبلَ: میں نے رسی کے کئی ٹکڑے کیے۔

۳۔ نسبت: جیسے کَفَّرْتُهُ: میں نے اس کی کفر کی طرف نسبت کی۔

۴۔ سلب: جیسے قَشَّرْتُ العودَ: میں نے لکڑی کی چھال اتاری۔

۵۔ اسم سے فعل بنانا: جیسے خَيَّمَ القومُ: لوگوں نے خیمے نصب کیے۔

فَاعَلَ:

۱۔ مشارکت: (ایک کا دوسرے کے ساتھ وہی کچھ کرنا جو دوسرا اس سے کرے اور یوں ہر ایک فاعل بھی ہو اور مفعول بھی: جیسے ضارب زيدٌ عمرا: زید اور عمر باہم لڑے۔

۲۔ تکثیر: جیسے ضَاعَفَه: کو دگنا کرنا، دوچند کرنا۔

۳۔ بمعنی أفْعَلَ: عافاك اللّٰه: اللہ نے اسے صحت وعافیت دی۔ باعَدْتُه: میں نے اسے دور کر دیا۔

۴۔ فَاعَلَ: کا ثلاثی مجرد کے معنی میں ہونا: سَافَرَ زيدٌ: زید سفر کے لئے روانہ ہوا۔ قَاتَلَهُ اللّٰهُ: اللہ نے اس پر لعنت کی۔ بارَكَ اللّٰهُ فيه: اللہ نے اسے بابرکت بنایا۔

أفْعَلَ:

۱۔ تعدیۃ: اَكْرَمْتُ الرسولَ: میں نے قاصد کی تعظیم۔

۲۔ دخول: اَمْسَى ابنُ السبيلِ: مسافر شام میں داخل ہوا۔ أَصْبَحَ: وہ صبح میں داخل ہوا۔

۳۔ کسی جگہ کا قصد کرنا: جیسے أَحْجَزَ: اس نے حجاز کا قصد کیا۔ أَعْرَقَ: اس نے عراق کا قصد کیا۔

۴۔ جس سے فعل مشتق ہو اس کا فاعل میں پایا جانا: أَثْمَرَتِ الشجرةُ: درخت پھل دار ہوا (ثمر بمعنی پھل)

۵۔ مبالغہ: جیسے أَشْغَلْتَهُ: میں نے اسے بہت مشغول کیا۔

۶۔ وجدان: جیسے اعظمته: میں نے اسے عظیم پایا، اَحْمَدْتُهُ: میں نے اسے محمود پایا۔ أَكْبَرْتُهُ: میں نے اسے بڑا پایا۔

۷۔ صیرورت: جیسے أَفْقَرَ البلدُ: شہر اجاڑ ہو گیا۔

۸۔ عرض: اَبَاعَ العبدَ: اس نے غلام کو بیچنے کے لئے پیش کیا۔

۹۔ سلب: جیسے أَشْفَى المريضُ: مریض کی صحتیابی جاتی رہی۔

۱۰۔ حینونۃ: جیسے أَحْصَدَ الزرعُ: فصل کی کٹائی کا وقت آ گیا۔

۱۱۔ کبھی أَفْعَلَ کا ثلاثی مجرد کے معنی میں آنا، جیسے: اَقَلْتُ البيْعَ: میں نے فروخت منسوخ کر دی۔

تَفَعَّلَ:

۱۔ مطاوعتِ فَعَّلَ: كَسَّرْتُ الزجاجَ فتكسَّرَ: میں نے شیشہ توڑا تو وہ ٹوٹ گیا۔

۲۔ تکلّف: جیسے تَشَجَّعَ عمرو عمر نے خود کو بہادر ظاہر کیا (وہ بہادر بنا)

۳۔ اتّخاذ: جیسے تَبَنَّيْتُ يوسفَ: میں نے یوسف کو بیٹا بنالیا۔

۴۔ تجنّب: جیسے تَهَجَّدَ: وہ رات کو جاگتا رہا (سونے سے پرہیز کیا) تَأَثَّمَ: وہ برائی سے بچا۔ تَذَمَّمَ: اس نے مذمت چھوڑ دی۔

۵۔ صیرورت: جیسے تَأَيَّمَتِ المرأةُ عورت بیوہ ہوگئی۔

۶۔ تدریج: تَجَرَّعَ: اس نے گھونٹ گھونٹ کر کے پیا۔

۷۔ طلب: جیسے تَعَجَّلَ الشئَ: وہ چیز کی جلدی کا طالب ہوا۔ تَبَيَّنَهُ: وہ وضاحت کا خواہاں ہوا۔

۸۔ اتخاذ: جیسے تَوَسَّدَ الحجرَ: اس نے پتھر کو تکیہ بنایا۔

۹۔ انتساب: جیسے تَبَدَّى: وہ بادیہ سے منسوب ہوا، بدوی ہوگیا۔

تَفَاعَلَ:

۱۔ مشارکت: تَصَالَحَ القومُ: لوگوں نے ایک دوسرے سے صلح کی۔ تَشَارَكَ الرجُلانِ: ان دو مردوں نے ایک دوسرے سے شراکت۔

۲۔ مطاوعتِ فَاعَلَ: جیسے باعدتُهُ فَتَبَاعَدَ: میں نے اسے دور کیا تو وہ دور ہوگیا۔

۳۔ تخییل: جیسے تَمَارَضْتُ: میں نے خود کو بیمار ظاہر کیا۔

۴۔ تدریج: جیسے تَوَارَدَ القومُ: لوگ ایک ایک کر کے آئے۔

۵۔ مجرّد کے معنی میں ہونا: جیسے تَعَالَى و تَسَامَى: اللہ بلند و بالا ہے (عَلَی اور سما کے بھی یہی معنی ہیں)

اِفْتَعَلَ:

۱۔ مطاوعتِ فَعَلَ: جیسے جَمَعْتُهُ فَاجْتَمَعَ: میں نے اسے اکٹھا کیا تو وہ اکٹھا ہوگیا۔

۲۔ اسم سے فعل بنانا: جیسے اِخْتَبَزَ: اس نے روٹی پکائی (خبز بمعنی روٹی)

۳۔ مبالغہ: جیسے اِكْتَسَبَ: اس نے کوشش کر کے کمایا۔

۴۔ طلب: جیسے اِكْتَدَّ فلاناً: کسی سے محنت کا طالب ہونا۔

۵۔ فَعَلَ کے معنی میں ہونا: جیسے اِجْتَذَبَ: اس نے کھینچا (جَذَبَ کا بھی یہی معنی ہے)

۶۔ تفَاعَلَ کے معنی میں ہونا، جیسے اِخْتَصَمَ بمعنی تَخَاصَمَ: باہم جھگڑنا۔

اِنْفَعَلَ:

۱۔ مطاوعتِ فَعَلَ: كَسَرْتُهُ فَانْكَسَرَ: میں نے اسے توڑا تو وہ ٹوٹ گیا۔

۲۔ مطاوعتِ أَفْعَلَ (اس کا استعمال بہت کم ہے): جیسے أَزْعَجْتُهُ فَانْزَعَجَ: اس نے اسے پریشان کیا تو وہ پریشان ہوگیا۔ أَصَارَهُ فَانْصَارَ: اس نے اسے جھکایا تو وہ جھک گیا۔

(باب انفعال ہمیشہ فعل لازم ہوتا ہے اور ایسے معانی کے لئے آتا ہے جن کا تعلق ظاہری اعضاء سے ہو)

**اِفْعَلَّ:**

۱۔ صفت میں داخل ہونے پر دلالت: جیسے اِحْمَرَّ البُسر: گدر کھجوروں میں سرخی آ گئی۔

۲۔ مبالغہ: جیسے اِسْوَدَّ اللیلُ: رات کی تاریکی بڑھ گئی (یہ باب اکثر رنگوں اور عیوب کے معنوں میں آتا ہے)

**اِسْتَفْعَلَ:**

۱۔ طلب: جیسے اِسْتَغْفَرَ: اس نے مغفرت طلب کی۔

۲۔ وجدان: جیسے اِسْتَعْظَمَ الامرَ و اِسْتَحْسَنَهٗ: اس نے معاملہ کو بڑا اور اچھا پایا۔

۳۔ تحوّل: جیسے اِسْتَحْجَرَ الطینُ: مٹی پتھر بن گئی۔

۴۔ تکلّف: جیسے اِسْتَجْرَأَ: اس نے جرأت دکھلائی۔

۵۔ مطاوعت: جیسے أَراحَهُ فاسْتَرَاحَ: اس نے اسے آرام پہنچایا تو اس نے آرام پایا۔

۶۔ موافقت مجرّد: جیسے اِسْتَقَرَّ بمعنی قَرَّ: ٹھہرنا۔

**اِفْعَوْعَلَ:**

۱۔ مبالغہ: جیسے اِحْقَوْقَفَ: وہ بہت لمبا اور ٹیڑھا ہو گیا۔ اِحْدَوْدَبَ: وہ بہت کبڑا ہو گیا۔

۲۔ مجرّد کے معنی میں ہونا: جیسے اِحْلَوْلَی التمرُ: کھجور میٹھی ہو گئی۔

**اِفْعَوَّلَ:**

۱۔ مبالغہ: جیسے اِجْلَوَّذَ: وہ بہت تیز دوڑا۔ اِحْمَارَّ: وہ بتدریج بہت سرخ ہو گیا۔ (یہ باب رنگوں اور عیوب سے مخصوص ہے)

**تَفَعْلَلَ:**

مطاوعت زَعْزَعَ: جیسے زَعْزَعْتُهٗ فَتَزَعْزَعَ: میں نے اسے سخت حرکت دی تو وہ ہل گیا۔ (زَعزع رباعی مجرّد ہے اور تَزَعْزَعَ رباعی مزید فیہ)

**اِفْعَلَلَّ و اِفْعَنْلَلَ:**

یہ دونوں فعل مبالغہ کا معنی دیتے ہیں، جیسے اِحْرَنْجَمَتِ الابلُ: اونٹ ڈھیر کی صورت میں اکھٹے ہو گئے۔ اِقْشَعَرَّ جِلْدُهٗ: وہ کانپ کر سمٹ گیا۔

(علماء صرف کے نزدیک ان کے علاوہ اور بھی فوائد ہیں، لیکن انہیں طوالت کے خوف سے نظر انداز کر دیا گیا ہے، ابواب مزید فیہ کی اکثریت سماعی ہے۔ لہٰذا ہر مجرد سے قیاس نہیں کیا جا سکتا۔ ان کا مدار کتب لغت پر ہے)۔

**مشتقات:**

فعل سے مشتق اسماء مندرجہ ذیل ہیں:

(۱) مصدر (۲) اسم مرّہ (۳) اسم نوع (۴) اسم مکان (۵) اسم زمان (۶) اسم آلہ (۷) اسم فاعل (۸) اسم مفعول (۹) صفت مشبہ (۱۰) افعل التفضیل (۱۱) مبالغہ

مصدر :

ثلاثی مجرّد کے مصادر قیاسی نہیں۔ان کے بہت سے اوزان ہیں اوران کا مدار سماع پر ہے لیکن مشہور حسب ذیل ہیں:

۱۔ پیشہ کے معنوں پر دلالت کرنے والے مصادر کا وزن فِعَالَة، جیسے زراعة، تجارة حیاکة۔

۲۔ امتناع کے معنوں پر دلالت کرنے والے مصادر کا وزن فِعال ہے جیسے اِباء، ثِراد، جماح۔

۳۔ اضطراب کے معنی پر دلالت کرنے والے مصادر کا وزن فَعَلَان ہے، جیسے غَلَیَان، جَوَلَان، خَفَقَان۔

۴۔ امراض پر دلالت کرنے والے مصادر کا وزن فُعَال ہے، جیسے: صُدَاع:زکام، دُوَام

۵۔ سیر پر دلالت کرنے والے مصادر کا وزن فَعِیل ہے، جیسے: رَحِیل، ذَمِیل۔

۶۔ آواز پر دلالت کرنے والے مصادر کا وزن فُعَال اور فعیل ہے، جیسے: صُرَاح، زَئِیر۔

۷۔ رنگوں پر دلالت کرنے والے مصادر کا وزن فُعْلَة ہے جیسے: حُمْرَة، زُرْقَة، خُضْرَة۔اگر ان پر دلالت نہ ہو تو عموماً:

۱۔ فَعُلَ کا مصدر فُعُولَة یا فَعَالَة کے وزن پر آتا ہے جیسے سُهُولَة، نَبَاهَة، فَصَاحَة۔

۲۔ فعل لازم (فَعِلَ) کا مصدر فَعَلَ آتا ہے، جیسے: فَرَح، عَطَش، بَلَج۔

۳۔ فَعَلَ لازم کا مصدر فُعُول پر آتا ہے جیسے: قُعُود، خُرُوج، نُهُوض۔

۴۔ فَعِلَ اور فَعَلَ سے متعدی کا مصدر فَعْل آتا ہے جیسے فَهْم، نَصْر۔

غیر ثلاثی کے مصادر

ثلاثی مجرد کے علاوہ سارے مصادر قیاسی ہیں۔

۱۔ فَعَّل کا مصدر تَفْعِیل: جیسے فَرَّحَ سے تَفْرِیح کبھی تَفْعِلَة کے وزن پر بھی آتا ہے، جیسے وَسَّعَ سے تَوْسِعَه، قَدَّمَ سے تَقْدِمة: اگر ناقص (مہموز اللام) ہو تو اکثر تَفْعِلَة آتا ہے اور تَفْعِیل بہت کم آتا ہے۔جیسے: نَبَّأَ سے تَنْبِئَة، وَطَّأَ سے تَوْطِئَة اور هَنَّأَ سے تَهْنِئَة۔ اگر معتل اللام ہو تو صرف تَفْعِلَة آتا ہے، جیسے: حَلَّی سے تَحْلِیَة، زَکَّی سے تَزْکِیَة، اجوف سے فَعَّل کا مصدر صرف تَفْعِیل آتا ہے، جیسے: جَوَّفَ سے تَجْوِیف، قَوَّمَ سے تَقْوِیم۔

فَاعَلَ کا مصدر فِعَال اور مُفَاعَلة آتا ہے، جیسے: قَاتَلَ سے قِتَال و مُقَاتَلَة تاہم جس فعل کا فاکلمہ یا ہو تو مصدر مُفَاعَلة: آتا ہے، جیسے: یَاسَرَ سے میاسَرَة، یَامَنَ سے مُیَامَنَة، یَاوَمَ سے مُیاوَمَة اور یِوَام شاذ ہے۔

أَفْعَلَ کا مصدر إِفْعَال ہے، جیسے: أَکْرَمَ سے إِکْرَام، اگر عین کلمہ میں حرف علت ہو تو اس کی حرکت ماقبل کو منتقل کر کے الف سے بدل دیتے ہیں، دو الف کے جمع ہونے کی وجہ سے ایک کو حذف کر دیتے ہیں اور اس کے عوض میں آخر میں تا بڑھا دیتے ہیں، جیسے أَمَاتَ سے إِمَاتَة، أَغَاثَ سے اِغَاثَة اور أَشَارَ سے إِشَارَة ہیں۔

تَفَعَّل کا مصدر تَفَعُّل ہے، جیسے تَقَدَّمَ سے تَقَدُّم

جب لام کلمہ حرف علت ہو تو اس کے آخری الف کو یا میں بدل کر ماقبل کو کسرہ دیتے ہیں، جیسے: تَأَنَّی سے تَأَنِّی۔

تَفَاعَلَ کا مصدر تَفَاعُل ہے، جیسے تَقَادَمَ سے تقادُم۔

جب لام کلمہ حرف علت ہو تو اس کے آخری الف کو یا سے بدل کر اس کے ماقبل کو کسرہ دیتے ہیں، جیسے تَغَاضَی سے تَغَاضِی۔

اِفْتَعَلَ کا مصدر اِفْتِعال ہے، جیسے: اِشْتَرَکَ سے اِشْتِرَاك۔

اِفْعَلَّ کا مصدر اِفْعِلَال ہے، جیسے اِحْمَرَّ سے اِحْمِرار۔

اِنْفَعَلَ کا مصدر اِنْفِعَال ہے جیسے: اِنْطَلَقَ سے اِنْطِلَاق۔

اِسْتَفْعَلَ کا مصدر اِسْتِفْعَال ہے، جیسے: اِسْتَخْرَجَ سے اِسْتِخْرَاج۔

اِسْتَفْعَلَ کا عین کلمہ حرف عِلّت ہو، تو اُسے الف سے بدل کر حذف کر دیتے ہیں۔ اور آخر میں تاء بڑھا دیتے ہیں، جیسے: اِسْتِقَامَ سے استقامۃ۔

اِفْعَوْعَلَ کا مصدر اِفْعِیلال ہے، جیسے: اِحْدَوْدَبَ سے اِحْدِیْدَاب۔

فَعْلَلَ کا مصدر فَعْلَلَۃ اور فِعْلال ہے۔ جیسے: دَحْرَجَ سے دَحْرَجَة و دِحْرَاج۔ دوسرا وزن صرف مضاعف ہونے کی صورت میں قیاسی ہے، ورنہ سماعی، جیسے وَسْوَسَ سے وَسْوَسَۃ اور وِسْوَاس۔

تَفَعْلَلَ کا مصدر تَفَعْلُل ہے، جیسے: تَدَحْرَجَ سے تَدَحْرُج۔

اِفْعَنْلَلَ کا مصدر اِفْعِنْلَال ہے، جیسے: اِحْرَنْجَمَ سے اِحْرِنْجام۔

اِفْعَلَلَّ کا مصدر اِفْعِلَّال ہے، جیسے: اِقْشَعَرَّ سے اِقْشِعْرَار

فعل مجہول کے لئے کوئی خاص وزن نہیں، فعل معروف کا مصدر اس کا کام دیتا ہے، جیسے: ضُرِبَ سے ضَرْبًا۔

## مصدر میمی

مصدر میمی ثلاثی مجرد سے مَفْعَل کے وزن پر آتا ہے، جیسے: مَنْظَر، مَضْرَب۔ مَرْمَی اس قاعدے سے یہ چھ الفاظ مستثنیٰ ہیں: اَلْمَجِیء، الْمَرْجِع، المَسِیر، الْمَصِیر، اَلْمَشِیب۔

مثال وادی سے جس کا عین کلمہ مکسور یا مفتوح ہو، تو مَفْعِل کے وزن پر آتا ہے، جیسے: مَوْعِد، مَوْجِل جبکہ ثلاثی مجرد کے علاوہ دوسرے ابواب سے مضارع مجہول کے وزن پر، علامت مضارع کی جگہ میم مضموم لگا کر، جیسے مُنْحدَرَ، مُضْطَبَر، مُزْدَحَم۔

## اسم مرہ و اسم نوع

المرّۃ وہ مصدر ہے جو فعل کے ایک مرتبہ واقع ہونے کو ظاہر کرے، جبکہ اسم نوع وہ مصدر ہے جس سے فعل کی ہیئت اور نوع معلوم ہو۔ ثلاثی مجرد سے اسم مرۃ فَعْلَة کے وزن پر آتا ہے، جیسے ضربتُ ضَرْبَةً، اخَذتُ اخذة، مجرد کے علاوہ دوسرے ابواب سے اس کے مصدر کے آخر میں ''ۃ'' کے اضافہ کے ساتھ آتا ہے۔ جیسے اِلتفتُ التفاتةً و انطلقتُ الطلاقةً اگر مصدر ثلاثی وغیرہ کے آخر میں 'ۃ' ہو تو اسم مرۃ لانے کی صورت میں کسی ایسی چیز کا لانا ضروری ہے جس سے وحدت ظاہر ہو، جیسے ضربتُه ضربةً واحدةً قاتلته مقاتلةً لاغیر وما التفتُّ الیه الا التفاتةً و اجبتُه اجابة فقط۔

ثلاثی مجرد سے اسم نوع کا وزن فِعْلَةً کے وزن پر آتا ہے، جیسے وقفَ وِقْفَةَ الاَسدِ مشَی مِشْیَةَ المحتال۔ غیر ثلاثی کے علاوہ، دوسرے ابواب سے اسم مرۃ کے وزن پر جیسے حسن الانطاقة، قبیح المعاشرة۔

## اسم مکان و اسم زمان

اسم مکان وہ ہے جس سے فعل کے واقع ہونے کی جگہ ظاہر ہو اور اسم زمان وہ ہے جو فعل کے وقوع ہونے کا وقت بتلائے۔

اسم مکان اور اسم زمان ثلاثی مجرد سے مَفْعَل کے وزن پر آتے ہیں، بشرطیکہ مضارع کا عین کلمہ مضموم یا مفتوح ہو، جیسے مَطْبَخ، مَذْبَح، لیکن اگر مضارع کا عین کلمہ مکسور ہو تو مَفْعِل کے وزن پر، جیسے: مَجْلِس، مَنْزِل۔ اس قاعدہ سے یہ دس الفاظ مستثنیٰ ہیں جو عین کی کسرہ سے آئے ہیں حالانکہ ان کے مضارع کا عین کلمہ مضموم ہے: المَسْجِد، المَشْرِق، المَغْرِب، المَطْلِع، المَجْزِر، المَرْفِق، المَسْكِن، المَنْسِك، المَنْبِت، المَسْقِط

مثال سے اسم زمان و مکان ہمیشہ مَفْعِل کے وزن پر آتا ہے، جیسے: مَوْعِد، مَوْجِل، جبکہ ناقص سے ہمیشہ مَفْعَل کے وزن پر، جیسے: مَطْوَى، مَرْمَى۔

ثلاثی مجرد کے علاوہ دوسرے ابواب سے مصدر میمی کی طرح آتا ہے جیسے أَخْدَعَ سے المُخْدَع اور أَدْخَلَ سے المُدْخَل۔

یہاں یہ جاننا چاہئے کہ کسی جگہ میں کسی چیز کی کثرت ظاہر کرنے کے لئے مَفْعَلَة کا صیغہ مقرر ہے۔ یہ وزن ثلاثی مجرد اور مزید فیه سے قیاسی ہے، جبکہ بعض کے نزدیک بکثرت آتا ہے، مگر قیاسی نہیں۔ جیسے: مَأْبَلَة (جہاں اونٹوں کی کثرت ہو، مَفْعَاة (وہ جگہ سانپوں کی بہتات ہو) مَسْبَعَة (وہ جگہ جہاں درندے بہت ہوں)۔

## اسم آلة

یہ کام کرنے کے آلہ یا اوزار کا نام ہے اور مشتق ہوتا ہے اور صرف ثلاثی مجرد متعدی سے بنتا ہے۔ اس قاعدہ سے مِصْفَاة، مِرقَاة اور مِزْمَار مستثنیٰ ہیں کیونکہ یہ صَفَا، رَقِيَ اور زَمَرَ سے ماخوذ ہیں اور یہ تینوں فعل لازم ہیں۔ اسم آلۃ کے مندرجہ ذیل تین وزن ہیں

١۔ مِفْعَل: جیسے مِبْرَد۔

٢۔ مِفْعَال: جیسے مِفْتَاح۔

٣۔ مِفْعَلَة: جیسے مِكْنَسَة۔

یہ اوزان بھی قیاسی نہیں۔ قاعدے کے خلاف الفاظ حسب ذیل ہیں۔ مُنْخُل، مُدْهُن، مُكْحُلَة، مُدُق، مُسْعُط، مَنَارَة، مُشْط۔ یہ الفاظ اسماء جامدہ کے مانند ہیں اور فعل سے اشتقاق کے بغیر ہیں۔ جو اسم آلۃ فعل سے مشتق نہ ہو، اس کے لئے کوئی ضابطہ نہیں۔ یہ بہت سے مختلف اوزان پر آتے ہیں جیسے قُدُوم، سِكِّين، فَأْس۔

## اسم فاعل و اسم مفعول

اسم فاعل وہ ہے جو ایسی ذات پر دلالت کرے جس سے فعل واقع ہو۔ یہ ثلاثی مجرد سے فاعِل کے وزن پر آتا ہے، جیسے: ناصِر، ظالِم، قائِم۔

ثلاثی مجرد کے علاوہ مضارع معروف کے وزن پر علامت مضارع کی جگہ میم مضموم لگانے اور ماقبل آخر کو کسرہ دینے سے بنتا ہے، جیسے: مُكْرِم، مُتَقَدِّم، مُدَحْرِج۔

اسم مفعول وہ ہے جو ایسی ذات پر دلالت کرے جس پر فعل واقع ہو، یہ ثلاثی مجرد سے مفعول کے وزن پر آتا ہے، جیسے: مَضْرُوب، مَاخوذ۔

ثلاثی مجرد کے علاوہ دوسرے ابواب سے علامت مضارع کی جگہ میم مضموم لگانے اور ماقبل آخر کو مفتوح کرنے سے بنتا ہے۔ جیسے: يُجَرِّدُ سے مُجَرَّد، يَسْتَخْرِجُ سے مُسْتَخْرَج۔

تنبیہ: قیاس کا تقاضا ہے کہ اسم فاعل اور اسم مفعول میں سے ہر ایک اپنے فعل سے اخذ کیا جائے۔ فعل خواہ مجرد ہو خواہ مزید فیہ، لیکن کچھ الفاظ اس قاعدہ سے مستثنیٰ ہیں جیسے أَمْلَحَ سے ماحِل، ایفَعَ سے یافع، اعشب سے عاشب، أَحَبَّهُ سے محبوب، أجَنَّه سے مجنون اور أَحَمَّهُ سے مَحْمُوم، أَزْكَمَهُ سے مَزْكُوم، أَسَلَّهُ سے مَسْلُول، حالانکہ اصل میں کہنا چاہئے تھا: مُمْحِل و مُسَلّ (اس سے درمیانی الفاظ کا قیاس کرلیں)۔

۲۔ ثلاثی مجرد کے علاوہ دوسرے ابواب سے اسم مفعول، مصدر میمی، اسم مکان اور اسم زمان ایک ہی وزن پر آتے ہیں۔ امتیاز معنوی قرائن سے ہوتا ہے۔

## صفت مشبّه

صفت مشبہ وہ ہے جو ایسی ذات پر دلالت کرے جس میں کسی حالت کا اثبات پایا جائے اور زمانہ کی قید سے آزاد ہو۔ بخلاف اسم فاعل جس میں زمانہ کی قید پائی جاتی ہے۔ ثلاثی سے اس کے اوزان سماعی ہیں، جیسے: حَسَن، كَرِيم، لَيِّن، سَهْل، صَعْب اگر فعل لون یا عیب یا حلیہ پر دلالت کرتا ہو تو اس کے لئے صفت مشبہ کا وزن افعل ہے، جیسے أَسْوَد، اَعْرَج، أَبْلَح اور ثلاثی مجرّد کے علاوہ دوسرے ابواب سے اسم فاعل کے وزن پر آتا ہے اور صرف ابواب لازمہ سے، جیسے: مُطْمَئِن، مُسْتَقِيم

## اسم تفضیل:

اسم تفضیل وہ ہے جو بہ نسبت دوسرے موصوف کی صفت کی زیادتی پر دلالت کرے۔ اس کو افعل التفضیل بھی کہتے ہیں۔ کیونکہ صفت مشبہ کا ایک وزن افعل بھی ہے۔ کسی فعل سے بنانے کی مندرجہ ذیل شرائط ہیں:

۱۔ فعل ثلاثی ہو، رباعی وغیرہ سے نہ ہو۔

۲۔ صفت کا صیغہ افعل کے وزن پر نہ آتا ہو، یعنی لون، عیب یا حلیہ پر دلالت نہ کرتا ہو۔ اگر ایسا ہو تو اسم تفضیل افعل کے وزن پر آسکتا ہے، جیسے: هذا أَقْبَحُ من ذلك، أَشْنَعُ منه، کیونکہ ان کے صفت کے صیغے قبیح اور شنیع ہیں۔

۳۔ منصرف تام ہو، چنانچہ بئس سے ابأس نہیں کہا جاتا اور کان سے اکوَن نہیں کہتے۔

۴۔ لازمی طور پر منفی نہ ہو، جیسے: ماعاج بالدواء اس نے دوا سے کوئی فائدہ نہیں اٹھایا) یہ کلمہ ہمیشہ منفی استعمال ہوتا ہے۔ یا عارضی طور پر جیسے ماعلم زیدٌ (زید نے نہ جانا)۔

۵۔ مفاضلة کے لئے موزوں ہونا، چنانچہ فنی سے افنی اور ماتَ سے اموتَ نہیں کہا جاتا ہے۔

۶۔ معروف ہو۔

بعض الفاظ قاعدہ کے خلاف مجہول اور ابواب غیر ثلاثی سے آتے ہیں۔ جیسے مثلاً العود احمد میں احمد حُمِدَ سے اور حاتم اعطی من عَمرو میں اعطی سے اور هذا السِفر أَخْصَر من ذاك میں اختُصِر سے۔

کبھی افعل التفضیل فعل کے بغیر آتا ہے جیسے ما بالبادية أَنْوَأُ منه بمعنی اعلم بالانواء ہے۔ انوأُ نوء سے ماخوذ ہے جس کے معنی نچھتر کے ہیں۔

خیر اور شر دراصل أخْيَر اور أشرّ ہیں کثرت استعمال کی بنا پر دونوں سے ہمزے ساقط ہوگئے۔ کبھی اصل کے لحاظ سے ہمزہ کے ساتھ بھی آتے ہیں، یعنی کہا جاتا ہے أخير و أشرّ۔

وہ ابواب یا وہ مادے، جن سے اسم تفضیل کا صیغہ أَفْعَلُ کے وزن پر نہیں آسکتا ان سے اسم تفضیل کے معنی کو ظاہر کرنے کے لئے قاعدہ یہ ہے کہ لفظ اشد یا اکثر یا انہی جیسے الفاظ کے بعد اس باب کا مصدر منصوب استعمال کرتے ہیں جیسے اشدُّ سواداً، أشد استخراجا۔

اوزن مبالغة:

مبالغہ وہ ہے جو موصوف کی صفت کی زیادتی ظاہر کرے، مبالغہ کے مشہور تر وزن ۱۵ ہیں اور یہ ہیں:

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۔ | فَعَّالَ | جیسے | عَلَّام و نَصَّار | ۹۔ | فَعُول | جیسے | كَذُوب، وَدُود |
| ۲۔ | فَعَّالة | جیسے | عَلَّامَة، فَهَّامَة | ۱۰۔ | فاعِلَة | جیسے | راوية |
| ۳۔ | مِفْعَال | جیسے | مِكْسال، مِقْدام | ۱۱۔ | فُعُل | جیسے | غُفُل |
| ۴۔ | فِعِّيل | جیسے | سِكِّير، صِدِّيق | ۱۲۔ | فَعُولَة | جیسے | فَرُوقة |
| ۵۔ | مِفْعِيل | جیسے | مِسْكِين، مِعْطِير | ۱۳۔ | مِفْعَل | جیسے | مِحْرَب |
| ۶۔ | فُعَلَة | جیسے | ضُحَلَة، ضُجُعَة | ۱۴۔ | فَاعُول | جیسے | فَارُوق |
| ۷۔ | فَعِل | جیسے | شَرِه، حَذِر | ۱۵۔ | فُعَّال | جیسے | كُبَّار |
| ۸۔ | فَعِيل | جیسے | رَحِيم، عظيم | | | | |

مبالغہ کے تمام اوزان سماعی ہیں اور صرف ثلاثی مجرد سے بنتے ہیں۔ خلاف قاعدہ اوزان مبالغہ درّاك، مِعطاء، مِهْوان، مِحْسان، مِتْلاف، مِمْلاق اور مِخْلاف جو بالترتیب أَدْرَكَ، أَعْطى، اَهَانَ، اَحْسَنَ، اَتْلَفَ، أَمْلَقَ و أَخْلَفَ سے بنائے گئے ہیں۔ اور سَمِيع و نَذِير و زَهُوق ہیں جو بالترتیب اسمع، أَنْذَرَ و أَزْهَقَ سے بنے ہیں۔ آپ کے علم میں آنا چاہئے کہ بعض اوزان مبالغہ کے آخر میں تاء تاء تانیث نہیں ہوتی بلکہ مبالغہ کے معنی میں ہوتی ہے جیسے راوية میں یا مبالغہ میں زور ظاہر کرنے کے لئے ہوتی ہے جیسے مثلاً عَلَّامَة اور فَهَّامَة میں۔

۲۔ جب فعيل فاعل کے معنی میں ہو تو مذکر اور مؤنث میں فرق کیا جاتا ہے، خواہ موصوف ساتھ ہو یا نہ ہو جیسے رجل نصير و امرأة نصيرة و جاء نصير و نصيرة میں۔

۳۔ اگر فعيل مفعول کے معنی میں ہو اور موصوف بھی مذکور ہو تو مذکر و مونث یکساں ہوتے ہیں جیسے زيد قتيل و اتت المرأةُ جريحٌ میں اور موصوف مذکور نہ ہو تو مذکر اور مؤنث میں فرق کیا جاتا ہے جیسے: جاء حبيب و حبيبة میں۔

۴۔ اگر فعول فاعل کے معنی میں ہو تو مذکر و مونث یکساں ہوتے ہیں یعنی مذکر لائے جاتے ہیں جیسے يوحنا البتول و مريم البتول میں (بتول جو شادی نہ کرے کے معنی میں ہے، حضرت مریمؑ اور حضرت فاطمہؓ کے لئے بتول کا لفظ لقب کے طور پر ہے) موصوف مذکور نہ ہو تو فرق کیا جاتا ہے جیسے جَاءَ بتول و بتولة اگر یہ لفظ مفعول کے معنی میں ہو اور موصوف مذکور ہو یا نہ ہو تو مذکر و مؤنث میں فرق کیا جاتا ہے جیسے هذا رسول و تلك رسولة و جاء رسول و رسولة میں (یعنی یہ قاصد (بمعنی مُرْسَل) ہے وہ قاصدہ ہے۔ قاصد اور قاصدہ آئے۔

موصوف مذکر و مونث

مذکر اسم میں کسی علامت کی ضرورت نہیں جو اس کے مذکر ہونے پر دلالت کرے۔ لیکن مونث کی تین علامتیں ہیں جیسے تاء جیسے نعمة، قدرة

(۲) الف مقصورہ، جیسے عُذری و فُضلٰی (د) الف ممدودہ جیسے: سوداء، بیداء، یہ تینوں علامتیں اسم کے آخر میں زائد ہوتی ہیں۔ ہر وہ اسم جس کے آخر میں ان علامتوں میں سے کوئی ایک علامت ہو وہ مونث ہے، لیکن مردوں کے نام وہ مذکر ہی رہتے ہیں، خواہ ان کے ناموں کے آخر میں ان علامتوں میں سے کوئی علامت ہو جیسے نخلة، ارطی، خضرا جو مردوں کے نام ہیں، مؤنث لفظی وہ ہے جس میں مؤنث کی علامت ہو، جیسا کہ اوپر بتایا جا چکا ہے۔

مؤنث معنوی وہ ہے جو مؤنث پر دلالت کرے اور اس میں مؤنث کی کوئی علامت نہ ہو۔ جن اسماء کو مونث معنوی قرار دیا گیا ہے، چار ہیں۔

۱۔ عورتوں کے نام: جیسے: مریم، زینب

۲۔ وہ نام جو عورتوں سے مختص ہوں جیسے: اخت، اُمّ

۳۔ ملکوں، شہروں، قبیلوں کے نام جیسے: شام، مصر، قریش

۴۔ ایسے اعضاء کے نام جو دو دو ہوں جیسے: عین، رجل، اذن لیکن یہ حکم اکثری ہے، کیونکہ صدغ، مرفق، حاجب، خدّ، لحیٰ مذکر ہیں، حالانکہ یہ سب دو دو ہیں۔

لغت میں مؤنث معنوی کے ایسے الفاظ بھی ملتے ہیں، جن میں سے بعض مذکورہ بالا ضوابط کے تحت نہیں آئے، یہ کثیر التعداد ہیں۔ ان میں سے کچھ کا ہم ذیل میں ذکر کر رہے ہیں۔ اذن، ارض، ارنب، اصبع، افعی، بئر، جحیم، جھنم، حرب، دار، ذراع، رجل، رِجم، رَحَی، ریح، سقر (جھنم)، سن، ساق، شمس، شِمال، ضبُع، عروض، عصا، عَقِب، عین، فأس، فخِذ، فُلك، قَدَم، قوس، کأس، کتف، کرِش، کف، نار، نعل، ناب، ورك، ید، یمین پھر ہوا کے نام ہیں جیسے صبا، قبُول، جَنُوب، دبُور، شمال، هیف، حرور، سَمُوم وغیرہ۔

ان کے علاوہ کچھ اسماء ہیں، جن میں تذکیر و تانیث دونوں جائز ہیں۔ ان میں سے مشہور یہ ہیں:

اِبْط، اِزار، حال، حانوت، خَمُر، دِرْع، دَلْو، رُوح، زقاق، سبیل، سُرَی، سراویل، سِلاح، سِکّین، سِلم، سُلّم، سماء، سُوق، صاع، ضُحیً، طِرس، طریق، عَجز، عضُد، عُقاب، عَقْرَب، عُنُق، عَنْکَبُوت، فردوس، فَرَس، فِهْر، قِدْر، قَفًا، قمیص، کبد، لِسان، مِسْك، مِلح، مَنْجَنِیق، مُوسیً، نَفْس، وراء

ان الفاظ کے ساتھ حروف تہجی بھی ملحق ہیں۔

## مثنّٰی

مثنّٰی وہ لفظ ہے جو دو کی نمائندگی کرے اور یہ وزن اور حرف میں مطابقت رکھتے ہوں اور اضافہ عطف و معطوف کا قائم مقام ہو۔ کسی اسم کو مثنّٰی بنانا ہو تو اس کے آخر میں حالت رفعی میں الف اور حالت نصبی و جری میں یاء ما قبل مفتوح اور دونوں حالتوں میں نون مکسور زیادہ کریں۔ جیسے جاء الرجلان و رأیت الرجلین و مررت بالرجلین

اگر کوئی عَلَم مرکب اضافی ہو تو جزء اول یعنی مضاف کو مثنّٰی لائیں گے جیسے عبدا المَلِك مگر مرکب بنائی یا مرکب اسنادی ہو تو اپنی حالت پر رہیں گے اور ان سے پہلے مذکر میں ذوا اور مونث میں ذواتا لائیں گے، جیسے ذوا معدی کرب و ذواتا بعلبك کچھ اسماء ایسے ہیں جن کا تثنیہ نہیں مثلاً: بعض، اجمع، جمعاء، کل، واحد و عُرَیْب و دیّار اور اسماء عدد اور اسم تفضیل جنہیں مِن سے استعمال

کیا گیا ہو جیسے الیدان افضل من الرِجلین۔

اسم منقوص کا تثنیہ

اسم منقوص وہ اسم معرب ہے جس کا آخر یا ماقبل مکسور ہو جیسے القاضِی میں اگر یاء حذف ہوگئی ہو تو تثنیہ کی حالت میں پھر لوٹ آئے گی، جیسے رامٍ سے رامیان، داعٍ سے داعیان ہیں۔

اسم مقصور کا تثنیہ

اسم مقصور وہ اسم معرب ہے جس کے آخر میں الف ہو اور اس کے بعد ہمزہ نہ ہو، یہ الف یا تو تیسرا ہو یا چوتھا یا اس کے اوپر۔ اگر الف تیسری جگہ ہو اور کسی سے بدل کر آیا ہو تو تثنیہ میں اپنی اصل کی طرف لوٹا دیا جائے گا جیسے رجَا رجَوَانِ اور فتًی فتَیانِ۔ اگر چوتھی جگہ یا اس سے بھی اوپر ہو تو یا سے بدل جائے گا۔ جیسے ذِکریَانِ: لیکن قھقرانِ و خوَزلانِ خلاف قیاس ہیں۔ قیاس قھقریان اور خوزلیان ہے، یعنی الف کو یاء سے بدل کر۔

اسم ممدود کا تثنیہ

ممدود وہ اسم معرب ہے جس کے آخر میں ہمزہ ہو اور اس سے پہلے الف زائدہ ہو۔ اگر اس کا ہمزہ تانیث کیلئے ہو۔ جیسے خضراء تو واؤ میں بدل جائے گا اور کہا جائیگا خضراوان بشرطیکہ الف سے پہلے واؤ نہ ہو جیسے عشواء تو ہمزہ کا باقی رکھنا ضروری ہے تاکہ دو واؤ جمع نہ ہو جائیں جیسے عشواء سے عشواء ان

اگر ممدود کا ہمزہ اصلی ہو تو اس وقت بھی اس کا باقی رکھنا ضروری ہے۔ چنانچہ آپ کہیں گے لألاء لألا ء ان، قراء قُرّاء ان

اگر ممدود کا ہمزہ نہ تو اصلی ہو اور نہ مونث کا تو دونوں صورتیں جائز ہیں، جیسے سماء سماء ان و سماوان

ان اسماء کا تثنیہ جن کا لام کلمہ محذوف ہو۔

جب ایسے اسماء جن کا تثیہ بنانا ہو اور ان کا لام کلمہ محذوف ہو اور اس کے عوض میں کچھ نہ ہو تو محذوف لام کلمہ واپس آجائے گا۔ جیسے اب کہ اصل میں ابو تھا اسے تثیہ میں ابوان کہیں گے۔ اسی طرح احوان و حموانِ و غدوان لیکن فم اور ید میں تثنیہ یدان و فمان ہوگا، واؤ واپس نہیں آئے گا۔

ایسے اسماء جن کے محذوف کے عوض میں کچھ ہو تو تثنیہ اپنی حالت پر بنایا جائے گا مثلا سنة، ابن اسم میں سنتان، ابنان اور اسمان کہیں گے۔

جمع :

جمع مذکر سالم: وہ ہے جس کے آخر میں حالت رفعی میں واؤ ماقبل مضموم ہو یا حالت نصبی و جری میں یاء ماقبل مکسور ہو پھر ان کے بعد ن مفتوحة ہو۔ جیسے مسلمون (حالت رفعی میں) مسلمین (حالت نصبی و جری میں)۔

یہ جمع کسی شخص کے عَلَم کے سوا نہیں آتی۔ اس میں یہ شرط ہے کہ وہ تاء تانیث سے خالی ہو، مفرد ہو مرکب نہ ہو۔ چنانچہ ایسی جمع مثال کے طور پر طلحة کی نہیں بنائی جائے گی، اگرچہ وہ ایک مرد کا عَلَم (نام) ہے۔ کیونکہ اس میں تاء تانیث پائی جاتی ہے۔ بلکہ جمع مونث سالم بنائی جائے گی، نہ ہی معدی کرب، عبدالملک تابط شراً کی جمع مذکر سالم لائی جائے گی بلکہ ایسا عَلَم اپنے لفظ پر مبنی رہے گا اور اس سے پہلے ذوو لگایا جائے گا اور کہا جائے گا ذوو معدی کرب، ذوو تابّط شراً یعنی اس نام والے۔

کچھ ایسے اسماء ہیں جن میں یہ شرطیں نہیں پائی جاتیں مگر جمع مذکر سالم کے وزن پر ان کے جمع آتی ہے۔ مثلاً ارضون ، عالمون، عِلّیون و اھلون و بنون، سنون اور اسی طرح ہر وہ کلمہ ثلاثی جس کا لام کلمہ حذف کر دیا گیا ہو اور اس کے عوض میں تاء تانیت لایا گیا ہو اس کی جمع واؤ نون سے آتی ہے۔ جیسے عِضُون، ثُبُون، مِئُون، عضة، ثبة اور مائة کی جمعیں ہیں۔

## جمع مؤنث سالم

جمع مؤنث سالم وہ ہے، جس کے آخر میں الف اور تاء مبسوطه (ت) بڑھائی جائے۔ جیسے ثمرات، شجرات۔ اگر مفرد کے آخر میں پہلے ہی سے تاء ہو تو جمع بناتے ہوئے اسے حذف کر دیتے ہیں اور اس کا حذف تکسیر نہیں سمجھا جاتا۔

اس وزن پر مندرجہ ذیل اسماء کی جمع آتی ہے۔

۱۔ ہر وہ اسم جس کے آخر میں تاء تانیث ہو جیسے شجرات (شجرة سے) امراة، شاة، قلّة، اَمَة، ملّة، شَفَة اس سے مستثنیٰ ہیں۔

۲۔ ہر وہ اسم جو مؤنث کا عَلَم ہو جیسے مریمات (مریم سے)

۳۔ ہر وہ اسم جو مصدر ہو اور تین حروف سے زائد ہو، جیسے تعریفات، امتیازات۔

۴۔ ہر وہ اسم جس کے آخر میں الف تانیث ہو، مقصورہ ہو یا ممدودہ جیسے صحراء سے صحراوات، حمّٰی سے حمّیات

ان اسماء مقصورة یا ممدودہ میں الف کی تبدیلی یا بقاء کے متعلق وہی صورتیں اختیار کی جائیں گی جن کا ذکر مثنّٰی میں ہو چکا۔

ان مذکورہ بالا کے علاوہ اسماء میں اس وزن پر جمع کا آنا سماعی ہے جیسے سماوات، ارضات، سجلاّت، حمّامات، سُرادقات، شمالات و امهات۔

عجمی اسماء میں سے بعض کی جمع بھی اسی وزن پر آتی ہے جیسے تلغرافات اور بعض کی جمع جمع :مکسّر آتی ہے جیسے أساكل، قناصل، بطاركة و كرادلة۔

تنبیہ: اگر کلمہ ثلاثی ہو اور اس کا عین کلمہ صحیح اور فَعْل اور فَعْلَة کے وزن پر ہو تو جمع بناتے ہوئے عین کلمہ کو فتحہ دینا ضروری ہے، جیسے ثَمْرة سے ثَمَرات، رَحْمة سے رَحَمات۔

اگر فِعْل یا فُعْل کے وزن پر ہو تو فتحہ، دینا، ساکن رکھنا اور فا کلمہ کی حرکت جیسی حرکت دینا بھی جائز ہے۔ جیسے کِسْرة سے کِسَرات، کِسْرات و کِسِرات، حُجْرَة سے حُجُرات و حُجَرات و حُجْرات۔

اگر کلمہ اجوف ہو تو عین کلمہ جمع کی صورت میں ہمیشہ ساکن رہے گا۔ خواہ فا کی حرکت کیسی ہی ہو جیسے جَوْزة سے جَوْزات، بِیْعة سے بیعات

اگر ناقص ہو تو اس کا حکم وہی ہے جو صحیح کا ہے جیسے رَمْیة سے رَمَیات، رُقْوة سے رُقُوات و رُقَوات و رُقْوات، اگر فا کلمہ مکسور اور لام کلمہ واوی ہو تو صرف فتحہ دینا اور ساکن رکھنا جائز ہے، فا کا ہمشکل بنانا جائز نہیں۔ جِرِوات شاذ ہے، اس طرح اگر فا مضموم ہو اور لام یائی تو بھی مذکورہ بالا دونوں صورتیں ہوں گی اتباع جائز نہ ہوگا۔

اگر کلمہ مدغم ہو تو جمع بناتے ہوئے تو فك ادغام نہیں ہوگا جیسے ضمّة سے ضمّات اور عزّة سے عزّات

## جمع مكسّر:

جمع مُکسّر وہ ہے جس میں واحد کا وزن قائم نہ رہے۔

اس کی تین صورتیں ہیں، (۱) حرکت کی تبدیلی جیسے اَسَد سے اُسُد (۲) ایک حرف کی تبدیلی جیسے رَسُول سے رُسُل (۳) زیادتی سے جیسے رَجُل سے رِجَال جمع مکسر کی دو قسمیں ہیں: (۱) جمع قلّت جمع کثرت جمع قلت وہ ہے جس سے تین سے دس تک کی تعداد ظاہر ہو اس کے چار وزن ہیں:

۱۔ اَفْعَال: جیسے اظفار جو ظُفُر کی جمع ہے۔
۲۔ اَفْعُل: جیسے اَنْفُس جو نَفْس کی جمع ہے۔
۳۔ اَفْعِلَة: جیسے اَرْغِفَة جو رغیف کی جمع ہے۔
۴۔ فِعْلَة: جیسے فِتْيَة جو فتًى کی جمع ہے۔

اَفْعال اور اَفْعُل کی دوبارہ جمع سے دوسری جمع جمع کثرت بن جاتی ہے۔ افعال کی جمع افاعیل ہے جیسے اظفار سے اظافیر جبکہ اَفْعُل کی جمع اَفَاعِل کے وزن پر ہے۔ جیسے اَضْلُع کی جمع اَضَالِع۔ افاعیل اور افاعل کو منتهى المجحوع کا صیغہ کہا جاتا ہے۔ اس صیغہ سے مراد تمام وہ اوزان ہیں جن میں الف جمع کے بعد دو حرف متحرک ہوں جیسے مساجد، منابر یا تین حروف ہوں اور درمیانی یاء ساکن ہو۔ جیسے قناديل و مصابيح۔

تنبیہ: جمع قلت پر الف استغراقی داخل ہو (الف استغراقی وہ ہوتا ہے، جس کی جگہ کل کا لفظ استعمال کیا جا سکے) یا ایسی چیز کی طرف اضافت ہو جو کثرت پر دلالت کرے تو جمع قلت کثرت کا فائدہ دیتی ہے جیسے یاایها الشیوخ لاتکونوا کالفتیه، احفظوا انفسکم، جمع کثرت وہ ہے جو تین اور اس سے اوپر ناختم ہونے والی تعداد پر دلالت کرے۔

سعد تفتازانی: کا کہنا ہے کہ جمع قلت تین سے دس تک ہے اور جمع کثرت تین سے ناختم ہونے والی تعداد ہے فرق انتہاء کی حیثیت سے ہے۔

جمع سالم کی دونوں قسمیں بعض کے نزدیک جمع قلت کے لئے ہیں اور بعض کے نزدیک مطلق جمع ہے اور ان میں قلت یا کثرت کا کوئی لحاظ نہیں بلکہ دونوں کے لئے مفید ہیں۔

آپ کو معلوم ہونا چاہئے کہ ہر وہ جمع جس کا صرف ایک وزن ہو اس کا اطلاق قلت و کثرت دونوں پر ہوتا ہے۔ جیسے ارجل، اعناق، افئدة جو رِجل، عُنُق اور فؤاد کی جمع ہیں۔

جمع کثرت کے اوزان:

جمع کثرت کے اوزان تو بہت ہیں لیکن ان میں سے صرف دس قیاسی ہیں، جو حسب ذیل ہیں:

۱۔ فُعَل: فُعْلَة کی جمع جیسے غُلَب، صُوَر، صُرَر جو غُلْبة، صُوْرة اور صُرَّة کی جمع ہیں۔

۲۔ فِعَل: فِعْلَة کی جمع جیسے قِطَع جو قِطْعَة کی جمع ہے، لیکن کبھی فِعْلَة کی جمع فُعَل کے وزن پہ بھی آتی ہے جیسے لُحَى لِحْيَة کی جمع اور حُلَى حِلْيَة کی جمع ہے۔

۳۔ فَعَالِل ہر رباعی مجرد کی جمع جیسے بَلابِل، حنادِس جو بُلْبُل اور حِندِس کی جمع ہیں۔ نیز یہ خماسی مجرد اور مزید فیہ کی جمع کا وزن بھی ہے، جیسے سفرجل کی جمع سفارج اور خَنْدرِیس کی جمع خَنَادِرس۔

۴۔ فَوَاعِل: ہر ثلاثی کی جمع جس کے فا کلمہ کے بعد واو یا الف کی زیادتی ہو، جیسے جَوَاهِر، خَوَاتِم جو جَوْهَر اور خَاتَم کی جمع ہیں۔

۵۔ فَعَائِل: ثلاثی کی جمع جس کا تیسرا حرف مدہ ہو جیسے صحائف، رسَائل جو صحیفة و رسالة کی جمع ہیں۔

۶۔ أَفَاعِل افعل (بتثلِث الهمزه) کی جمع جیسے اِصبَع کی جمع اَصَابع، انُمُلة کی جمع انَامِل اور أَجدَل کی جمع اَجادِل۔

۷۔ أَفَاعِيل أَفْعُول یا أُفعُوله کی جمع جیسے اراجیز، اسالیب جو ارجوزه اور اَسلُوب کی جمعیں ہیں۔

۸۔ فَعالیل ہر رباعی کی جمع جس کے آخر سے پہلے حرف مدہ ہو جیسے قَراطیس، عصافیر جو قرطاس اور عصفور کی جمع ہیں۔

۹۔ مَفَاعِل مِفعَل اور مِفعَلة کی جمع جیسے مَبَاضِع، مَكانِس جو مِبضَع اور مِكنَسة کی جمع ہیں۔

۱۰۔ مَفَاعیل مِفعَال، مِفعِیل اور مَفعُول کی جمع جیسے مَفَاتیح، مَساكِين، مَقَادِير جو على الترتيب مِفتاح، مِسكين اور مقدور کی جمعیں ہیں۔

## اسم الجمع و شبه الجمع

اسم جمع وہ ہے جس میں جمع کا معنی ہو اور اس کا اسی لفظ سے مفرد نہ آتا ہو۔ جیسے خيل، جمع، قوم، جيش

شبہ جمع وہ ہے جو جمع کے معنے رکھتا ہو اور واحد کا فرق تاء سے ہو جیسے وَرَق و ثَمَر کیونکہ مفرد ورقة اور ثَمرة ہیں۔ اسی قبیل سے ہے جس کے واحد اور جمع میں یائے نسبتی کی وجہ سے فرق ہو جیسے الرومي الروم کا واحد ہے اور المجوسي المجوس کا مفرد ہے۔

لیکن پہلا غیر ذوی العقول کے لئے ہے اور دوسرا ذوی العقول کے لئے۔ ہر اسم جمع اور شبہ جمع کی جمع مفردات کے طرز پر آتی ہے جیسے قوم: کی جمع اقوام: ثوب کی اثواب، رفقه کی جمع رُفَق، غرفة کی جمع غُرَف، نجم کی انجم، نفس کی انفس روم کی اروام، نار کی انوار،

## صفت

صفت وہ اسم ہے جو ایسی ذات پر دلالت کرے جس کے ساتھ کوئی وصف ہے۔ اس کی پانچ قسمیں ہیں: اسم فاعل، اسم مفعول، صفت مشبہ، افعل تفضیل اور اوزان مبالغہ۔

صفت کی تانیث: صفت کے صیغہ کو اگر مؤنث بنانا ہو تو اس کے آخر میں تاء لگائیں جیسے صادق سے صادقة، كاذب سے كاذبة، لیکن وہ صفت جو فَعْلان، أَفْعَل، افعل تفضيل کے وزن پر ہو اس کے مؤنث بنانے کے احکام مخصوص ہیں۔

۱۔ فعلان کے وزن پر صفت اس کی مؤنث فَعْلَى کے وزن پر آتی ہے، جیسے عطشان سے عَطْشَى، سَكران سے سَكرَى، ظمآن سے ظَمْأَى، اس قاعدہ کے خلاف اَلْیَان، حَبْلان، خَصْمَان، دَخْنَان، سَخْنَان، صَوْجَان، قَشْوان، مَسَّان، مَوْتَان، نَدْمَان، نَصْران کی مؤنث تاء کے ساتھ آتی ہے۔ فعلان وزن کی کچھ صفات کی مونث فَعْلَى کے وزن پر یا تاء لگانے سے آتی ہے، جیسے عطشان کی مونث عطشى یا عطشانه اور غضبان کی مونث غَضبَى یا غَضْبَانَة

۲۔ افعل وزن کی صفت کی مؤنث فعلاء کے وزن پر آتی ہے، جیسے ابيض کی بيضاء اور اسمر کی سمراء

۳۔ افعل تفضيل کی مؤنث فُعْلَى کے وزن پر آتی ہے الاكرم کی مونث الكُرْمَى اور الاصغر کی الصغرى لیکن اگر کلمہ ناقص وادی ہو تو واؤ کو یاء سے بدل دیتے ہیں جیسے أحلَى سے حُلْيَا اور ادْنَى سے دُنيا

کچھ ایسی صفات بھی ہیں جن میں مذکر و مؤنث یکساں ہے۔ یہ مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ فَعَّالَة جیسے رَجلٌ فَهَّامَة، امرأة فَهَّامَة۔

۲۔ مِفعَال جیسے: رجلٌ مِفضَال و امرأةٌ مِفضَال۔ (مِيقانة شاذ ہے)

۳۔ مِفعِيل جیسے: رجلٌ مِعطِير و امرأةٌ مِعطِير (مِسكِينَة شاذ ہے)

۴۔ مِفعَل جیسے: رجلٌ مِغشَم و امرأةٌ مِغشَم

۵۔ فُعلَة و فُعَلَة جیسے: ضُحكَة (بہت ہنسنے والا)، هُمَزَة (بہت عیب لگانے والا) هُزءَة و بہت ٹھٹھا کرنے والا)۔

۶۔ فعول فاعل کے معنی میں اور فعيل مفعول کے معنی میں اس وقت آتا ہے جب موصوف مذکور ہو جیسے رجُل صبور، امرأة صبور، غلام قتيل، امرأةُ قتيل (عدوّة شاذ ہے)

اگر موصوف مذکور نہ ہو، تو تاء سے فرق کرنا چاہئے۔ کبھی موصوف مذکور ہونے کے باوجود فعيل مؤنث بالتاء آتا ہے، جیسے: خَاتِمَةٌ سعيدة، عاقبة حميدة۔

کبھی فعيل فاعل کے معنی میں بھی آتا ہے اور اس کے آخر میں تاء نہیں لگائی جاتی: جیسے امرأة عقيم اور يحي العظام و هي رميم میں۔

وہ صفات جو عورتوں سے خاص ہوں اور حدوث کا معنی مقصود نہ ہو تو عموماً آخر میں تاء نہیں آتی جیسے طالِق، مُرضِع، حامل۔ اگر یہ مقصود ہو تو تاء آتی ہے۔ اور کہا جاتا ہے: ارضعت فهي مُرضِعَة (عورت کا بچہ کے منہ میں پستان ڈال کر دودھ پلانا صفت مُرضِعَة)

صفت تانیث

صفت ذوی العقول کے لئے جو خواہ وہ مذکر ہوں یا مؤنث تو صفت کی جمع، جمع سالم لائی جاتی ہے، جیسے رجالٌ صادقون، نساء صادقات، لیکن جو صفت أفعَل فعلاء اور فَعلان فَعلَى کے وزن پر ہو یا اسم فاعل ناقص سے ہو اور فعيل مفعول کے معنی میں ہوں اور اس کے مطابق، تو ان میں سے ہر ایک کے لئے ایک مخصوص حکم ہے، جیسا کے ذیل میں ہے:

۱۔ جب صفت أفعَل فعلاء کے باب سے ہو تو اس کی جمع فُعل کے وزن پر آتی ہے، جیسے: أحمَر کی جمع حُمر، أعرَج کی جمع عُرج، لیکن اگر کلمہ اجوف یائی ہو تو فا کو جمع میں کسرہ دیا جاتا ہے جیسے أغيَد، أبيَض اور أهيَف کی جمع غِيد، بِيض اور هِيف میں،

۲۔ جب صفت باب فَعلان فَعلَى سے ہو اس کی جمع فُعَالَى یا فِعَال کے وزن پر آتی ہے۔ جیسے سُكَارَى و حُيارَى و جِيَاع و غِضَاب جو سكران، حيران، جوعان اور غضبان کی جمع ہیں۔

۳۔ اسم فاعل ناقص کی جمع فُعَلَة کے وزن پر آتی ہے جیسے رُمَاة و غُزَاة جو الرامي و الغازي کی جمع ہے اور رماة دراصل رُمَيَة اور غُزَاة غُزَيَة ہے۔

۴۔ جو مادہ ہلاکت، درد یا تشتت کے معنی پر دلالت کرے اس سے فعيل بمعنی مفعول فَعلَى کے وزن پر آتا ہے۔ جیسے جَرِيح جمع جَرحَى، صَرِيع جمع صَرعَى و شتيت جمع شتّى۔

• فعيل بمعنی فاعل جو معنی میں اس سے مشابہت رکھتا ہو اس سے مربوط کیا جاتا ہے جیسے مَرِيض جس کی جمع مَرضَى ہے اور اگر فَعِل کے وزن پر ہو جیسے زَمِن جس کی جمع زَمنَى ہے اور اگر فَاعِل کے وزن پر ہو جیسے هَالِك جس کی جمع هَلكَى ہے (مريضة کی جمع آج کل مريضات بھی مستعمل ہے)۔

صفات کی جمع کے باقی قیاسی اوزان چھ ہیں اور وہ فُعّال، فَعَلَة و فُعَّل و فوَاعِل و فُعَلاء اور أفعِلاء ہیں۔

۱۔ فُعَّال اور فعَلَة اس اسم کی جمع ہیں جو فاعل کے وزن پر ہو اور اس کا لام کلمہ صحیح ہو جیسے: زُوَّار جو زائِر کی جمع ہے اور صُوّام جو صائِم کی جمع ہے اور کَتَبَة جو کاتِب کی جمع ہے اور ظَلَمة جو ظالِم کی جمع ہے۔

عموماً فعَلَة اجوف سے فاعل کی جمع کے لئے آتا ہے جو کسی پیشے پر دلالت کرتا ہو جیسے سَاقَة، بـاعَة حاكَة (جو اصل میں سَوَقَة، بَيَعَة اور حَيَلَة ہیں)۔ ان کے واحد على الترتيب سائق، بائع اور حائك ہیں۔

۲۔ فُعَّل بھی فاعِل کی جمع ہے جیسے: سُجَّد، نُوَّم اور جُوَّع جو بالترتیب ساجد، نائِم اور جائع کی جمعیں ہیں۔

۳۔ فَـواعِل فاعِلة کی جمع ہے، چنانچہ کہا جاتا ہے: صـواحب، ضَوارِب جو بالترتیب صاحبة اور ضَارِبة کی جمعیں ہیں۔ فَوَاعِل کے وزن پر اس فاعل کی جمع بھی آتی ہے جو عورتوں کی صفات کے لئے ہو جیسے عَوَاقِر، حَوَامِل، طَوَالِق جو بالترتیب عاقر، حامل اور طالِق کی جمع ہیں۔

۴۔ فُعَلاءَ فعيل بمعنی فاعل کی جمع ہے، جیسے: کُرَمَاء، عُلَمَاء جو كريم، عليم کی جمعیں ہیں)۔

۵۔ أفعِلاء مضاعف یا معتل اللام سے فعيل کے وزن پر صفت کی جمع ہے، جیسے: غَنِّي کی جمع اغنياء اور قَوِيّ کی جمع اَقْوِيَاء ہے۔

اسم تفضيل کی جمع سالم ہوتی ہے، جیسے اعظم کی جمع اعظمون، اکرم کی جمع اکرمون، اور جمع مکسّر اَفاعِل کے وزن پر بھی آتی ہے، جیسے اَصاغِر اور أَكابِر جو اَصْغَر اور اكبر کی جمع ہیں)۔

مونث اسم تفضیل (فُعْلَى) کی جمع سالم فُعْلَيَات کے وزن پر آتی ہے جیسے عُظْمَيَات و كُرمَيات اور جمع مكسّر فُعَل کے وزن پر بھی آتی ہے جیسے الصُّغَر و الكُبَر۔

صيغه منتهى الجمع کی جمع سالم آتی ہے جیسے ضوارِبات جو ضوارب کی جمع ہے اور اَفَاضِلُون جو افاضِل کی جمع ہے۔

## نسبت

کسی چیز کی طرف نسبت ظاہر کرنے کے لئے اسم کے آخر میں یاء مشدد لگانے کا نام نسبت ہے اس کا حکم یہ ہے کہ یاء کے ماقبل مناسبت کی وجہ سے کسرہ دیا جائے، جیسے رجُلٌ لبنانيٌّ۔

اگر منسوب الیہ اسم ثلاثی مکسور العین ہو تو نسبت کرتے وقت تو اس کے عین کلمہ کو فتحہ دیا جائے گا چنانچہ فَخِذ میں فَخَذِيّ اور مَلِك میں مَلَكِيّ کہا جائیگا۔

اگر اسم منسوب الیہ رباعی مکسور العین ہو تو افصح یہ ہے کہ اس کے عین کلمہ پر کسرہ باقی رہے جیسے مشرق میں مشرقيّ، مغرب میں مَغْرِبي اور یثرِب میں: يثرِبي

اگر کسی ایسے اسم کی طرف نسبت کی جائے جس کے آخر میں تائے تانیث ہو تو اس کا حذف کرنا لازمی ہے جیسے ناصِرَة سے ناصِرِيّ۔

اگر اسم کے آخر میں تیسرا حرف الف مقصورہ ہو تو نسبت کرتے وقت اسے واو سے بدل دیا جائے گا، جیسے عُصَا سے عصَوِيّ، فتًى سے فَتَوِيّ،

۲۔ اگر چوتھا حرف ساکن ہو اور اصلی ہو تو اکثر اسے واو سے بدل دیا جاتا ہے۔ جیسے مَرْمَى سے مَرْمَوِيّ اور حذف بھی جائز ہے چنانچہ مَرْمِيّ بھی کہہ سکتے ہیں۔

اگر زائد ہو خواہ تانیث کے لئے ہو یا الحاق کے لئے ہو تو حذف کا اختیار ہے اور حُبْلِيّ اور ذِفْرِيّ کہا جائے گا مگر اسے واو سے بدل کر

حُبْلَوِیّ اور فِرَوِیّ کہنا بھی جائز ہے۔ لیکن جب الف تانیث واو سے بدل جائے تو اکثر اس سے پہلے الف بڑھا دیا جاتا ہے اور کہا جاتا ہے طُوبَاوِیّ اور دُنیاوِیّ۔

۳۔ اگر الف مقصورہ ایسے اسم میں واقع ہو جس کا دوسرا حرف متحرک ہو تو حذف کر دیا جاتا ہے اور بَرَدَی میں مثلاً کہا جاتا ہے بَرَدِیّ (بَرَدَی میں اسم مقصور حذف کر دیا گیا ہے) اسی طرح اگر چار سے اوپر ہو تو مُصْطَفَی میں مُصْطَفِیّ کہا جائے گا۔ بعض کے نزدیک اس کا واو سے بدلنا بھی جائز ہے مُصْطَفَوِیّ بھی درست ہے۔

آخر میں الف تانیث ممدودہ والے اسم کی طرف نسبت دینے کا قاعدہ۔

۱۔ جب الف ممدودہ تانیث کے لئے ہو تو واو سے بدل دیا جائے گا، جیسے صفراء کی طرف نسبت میں کہا جائے گا صَفْرَاوِیّ۔

۲۔ اگر وہ اصلی ہو تو اس کا باقی رکھنا ضروری ہے، چنانچہ قراء سے نسبت کیلئے کہیں گے قرّائی اور ابتداء سے نسبت دینے کے لئے ابتدائی کہا جائے گا۔

۳۔ اگر اصلی نہ ہو تو اس کا باقی رکھنا اور واو سے بدلنا جائز ہے۔ جیسے داء سے دائی یا دَاوِیّ، سماء سے سَمَائی و سَمَاوِیّ لیکن شَاء میں مسموع صرف شَاوِیّ ہے۔

اسم منقوص کی طرف نسبت کرنے کا قاعدہ

۱۔ اگر اسم منقوص کی یاء تیسری جگہ ہو تو واو سے بدل جائے گی اور اس سے ماقبل کو فتحہ دیا جائے گا جیسے عم سے عَمَوِیّ

۲۔ اور اگر چوتھی جگہ یا اس سے زائد جگہ پر ہو تو اس کا حذف جائز ہے۔ جیسے قاضٍ سے قاضِیّ اور ماضٍ سے ماضِیّ اور واوٗ سے بدلنا بھی جائز ہے اور اس وقت اس کا ماقبل مفتوح ہوگا اور کہا جائے گا قاضَوِیّ، ماضَوِیّ۔

۳۔ لیکن اگر پانچویں یا اس زیادہ جگہ پر ہو تو اس کا حذف ضروری ہے، چنانچہ المستعلی سے نسبت مستعلیّ اور المعتدی سے نسبت مُعْتَدِیّ ہوگی۔

وزنِ فعیل کی طرف نسبت کا قاعدہ

اگر کلمہ فعیل کے وزن پر ہونے کے ساتھ اس کے آخر کا حرف صحیح ہو تو یہ وزن اپنی حالت پر باقی رہے گا۔ جیسے مسیح سے مسیحیّ، صلیب سے صلیبی اور حدید سے حدیدیّ میں۔

لیکن اگر فعیل ناقص ہو تو اس دو یاؤں میں سے ایک حذف کر دی جائیگی اور دوسری واوٗ سے بدل دی جائے گی اور اس سے ماقبل کو فتحہ دیا جائے گا چنانچہ غَنِیّ سے نسبت کیلئے کہیں گے غَنَوِیّ اور عَلِیّ سے نسبت کے لئے کہیں گے عَلَوِیّ

وزنِ فعلیة کی طرف نسبت کا قاعدہ۔

فَعِیْلَة کی طرف نسبت دینے کے لئے، اگر وہ مضاعف یا معتل نہ ہو یاء حذف کر کے ماقبل کو فتحہ کے ساتھ مدینة کی طرف نسبت میں مَدَنِیّ کہا جائے گا اور فریضة کی طرف نسبت میں کہا جائے گا فَرَضِیّ جبکہ بعض الفاظ میں یاء کا باقی رہنا شاذ ہے) جیسے طبیعی و سلیقیّ میں۔

اگر مضاعف اور معتل العین ہو تو کچھ حذف نہ ہوگا چنانچہ طویلة سے نسبت ظاہر کرنے کے لئے کہا جائیگا طَوِیلِی اور عزیزة سے نسبت کے لئے کہا جائے گا عَزِیزی۔

فُعَيْل و فُعَيْلَة کی طرف نسبت کا قاعدہ۔

فَعِیل اور فعیلة کی طرف نسبت کا جو طریقہ پہلے بیان کیا جا چکا ہے۔ فُعَیل اور فُعَیلة کی طرف نسبت کا بھی وہ قاعدہ ہے۔ چنانچہ عُقَیل کی طرف نسبت کے لئے کہیں گے عُقَیلیّ، قُصَیّ کی طرف نسبت کے لئے قُصَوِیّ، قُلَیلة کی طرف نسبت کے لئے قُلَیلیّ اور اُمَیمَة کی طرف نسبت کے لئے اُمَیمِیّ

ایسے اسم کی طرف نسبت کا قاعدہ جس کے آخر میں واو ہو

اگر کسی اسم کے آخر کی واوٗ چوتھی جگہ یا اس سے اوپر کی جگہ پر ہو اور اس سے ماقبل پر ضمہ ہو تو نسبت کرتے ہوئے واو حذف کر دی جائے گی۔ اور قَلَنْسُوَة کی طرف نسبت کرتے ہوئے قَلَنْسِیّ اور ترقُوَة کی طرف نسبت کے لئے تَرقِیّ کہا جائے گا اور اگر ایسا نہ ہو تو واوٗ باقی رہے گا اور عدوّ کی طرف نسبت کے لئے عدوّیّ: اور دَلْو کی طرف نسبت کے لئے دَلْوِی کہا جائے گا۔

آخر میں یاء مشدّد والے اسم کی طرف نسبت کا قاعدہ۔

۱۔ جب یاء مشدّدہ پر ختم ہونے والے اسم سے پہلے دو سے زائد حرف ہوں تو یاء مشددہ کا حذف ضروری ہے۔ شافعیّ کی طرف نسبت کے لئے کہا جائے گا شافعیّ اور اسکندریة کی طرف نسبت کے لئے کہا جائے گا۔ اسکندریّ

۲۔ اگر یاء سے پہلے ایک ہی حرف ہو جیسے حیّ میں تو دوسرے حرف کو فتحہ دینا اور تیسرے کو واوٗ سے بدل دینا ضروری ہے چنانچہ حیّ کی طرف نسبت میں حَیَوِیّ کہا جائے گا۔ اگر دوسرا حرف واوٗ سے بدلا ہوا ہو تو وہ لوٹایا جائے گا اور طیّ کی طرف نسبت میں طوَوِیّ کہا جائے گا۔

ایسے اسم کی طرف نسبت کا قاعدہ جس کا کوئی حرف محذوف ہو

۱۔ اگر کسی کلمہ کا آخری حذف ہو گیا ہو اور محذوف منه میں دو حرف باقی ہوں تو اس محذوف کو واپس لایا جائے گا جیسے اب سے نسبت کے لئے ابویّ اور اخ سے نسبت کے لئے اخویٌّ کہا جائے گا۔ جہاں تک اخت اور بنت کا تعلق ہے تو ان کی طرف نسبت میں تاء برقرار رہے گی اور اختیّ و بنتیّ کہا جائے گا۔ بعض تاء کو حذف کر کے کہتے ہیں اخویّ و بنویّ لیکن ابنة میں ابنیّ اور بَنَوِی کہا جاتا ہے۔

۲۔ یدوِدمٍ جیسے الفاظ میں محذوف لوٹانا جائز ہے اور فصیح تر ہے۔ اس وقت اگر وہ یاء ہو تو واوٗ سے بدل دی جائے گی اور کہا جائے گا۔ یدویّ، دمویّ ۔ اور لفظ بدلے بغیر بھی نسبت کرنا جائز ہے، اس صورت میں کہا جائے گا یدیّ، دمیّ ۔

اگر کسی کلمہ میں محذوف کے عوض میں ہمزۂ وصل لایا گیا ہو جیسے ابن اور اسم میں، تو ہمزہ کو حذف اور محذوف لوٹا کر بَنَوِیّ اور سَمَوِیّ کہنا جائز ہو گا۔ اور لفظ پر ہی نسبت کرنا بھی جائز ہے۔ اسی صورت میں کہا جائے گا۔ ابْنِی، اسمیّ ۔

اگر محذوف کے بدلے میں تاء تانیث ہو تو تاء تانیث حذف کی جائے گی اور محذوف لوٹایا جائے گا اور سنة، لُغَة میں سنوی اور لُغَوِیّ اور زِنة اور صِلَة میں وَزْنِیّ اور وَصْلِیّ کہا جائے گا۔

مثنّی اور جمع کی طرف نسبت کرنے کا قاعدہ

مثنی اور جمع کی طرف نسبت کرنا ہو تو انہیں مفرد کی طرف لوٹا کر یائے نسبتی لگائی جائیگی جیسے عراقین سے عراقیّ اور مسلمین سے مسلمّی اور یہی حکم ان کا بھی ہے جو تثنية اور جمع کے ساتھ لاحق ہوں، جیسے اثنین، عشرين، اربعين کی طرف نسبت کیلئے کہیں گے اثنیّ و ثنویّ، عشریّ، اربعیّ ۔

ایسے جمع جن کا مفرد نہیں آتا جیسے ابابيل، عباديد یا اس کے لفظ سے جمع نہیں آتا جیسے مخاطر جو خطر کی جمع ہے، مناجد جو خُلد کی جمع ہے

اور نساء جو امراۃ کی جمع ہے، نسبت کرتے ہوئے اپنے حال پر رہیں گے، جیسے مخاطریّ، مناجذیّ، نسائیّ۔

جمع مکسّر بعض علماء صرف کے نزدیک نسبت کی حالت میں اپنی وضع پر رہیگا، جیسے ملائکة، ملوك اور کنائس کی طرف نسبت میں کہا جائے گا۔ ملائکیّ، ملوکیّ اور کنائسیّ۔

جمع مکسّر عَلَم ہو اور اس کے مماثل ہو تو اسے بھی اس کے مفرد کی طرف لوٹائے بغیر اس کی اسی حالت میں نسبت کی یاء لگادی جائے گی، جیسے انبار سے انباریّ، انصار سے انصاری اور اھواز سے اھوازیّ

مرکب بنائی علَم سے نسبت کیلئے آخر کا حرف حذف کردیا جائے گا اور اول جزء کی طرف نسبت کریں گے جیسے بعلبك، معدی کرب میں بعلیّ اور معدیّ کہا جائے گا۔

جہاں تک مرکب اضافی کا تعلق ہے تو کسی میں تو جزء اوّل کی طرف نسبت کرتے ہیں اور کسی میں جزء ثانی کی طرف جیسے امرئُ القیس اور دیر القمر سے امرئی اور دیرانیّ۔ دوسری صورت کی مثال میں عبدالاشھل سے نسبت پر اشھلیّ، ابی بکر سے نسبت پر بکریّ اور عبدمناف سے نسبت پر منافیّ لیکن کبھی مرکبات اضافہ میں پورے مرکب سے نسبت کرتے ہیں گویا مرکب اضافی کو مرکب بنائی قرار دیتے ہیں، جیسے عین ابل میں عین ابلیّ، وادی آش میں وادی آشیّ اور عین حور میں عین حوریّ۔

مرکب اسنادی میں جزء اول کی طرف نسبت کی جاتی ہے اور جز ثانی کو حذف کردیا جاتا ہے، جیسے تابط شرًّا سے تابطیّ اور ذرَّحیًّا سے ذرّیٌّ

ذیل میں بعض ایسے اسماء کی جدول دی گئی ہے جو قواعد نسبت کے خلاف مستعمل ہیں۔

یہ جدول حروف تہجی کے لحاظ سے مرتب کی گئی ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| انف کبیر | سے | انافیّ | دیر | سے | دَیْرانیّ | صدر کبیر | سے | صَدْرانیّ |
| امیّه | سے | اَمَوِیّ | داریًّا | سے | دارانیّ | صنعاء | سے | صنعانیّ |
| بهراء | سے | بهرانیّ | رُوح | سے | روحانیّ | طبیعة | سے | طبیعیّ |
| بادیة | سے | بَدَوِیّ | ربّ | سے | رَبَّانیّ | طیّء | سے | طائی |
| البحرین | سے | بَحْرَانِیّ | رقبة عظیمة | سے | رَقَبَانِیّ | عمیرة کلب | سے | عُمَیْرِیّ |
| تِهامة | سے | تِهامِیّ و تِهامٍ | روحاء | سے | رَوْحانِیّ | بنی عبیده | سے | عبَدِیّ |
| تیم اللات | سے | تَیْمَلِیّ | رُدَیْنَة | سے | رُودَینیٌّ | عبدقیس | سے | عَبْقَسِیّ |
| ثقیف | سے | ثَقَفِیّ | رام هرمز | سے | رامیّ | عبدشمس | سے | عَبْشَمِیّ |
| جمَّة عظیمة | سے | جَمَّانیّ | الریّ | سے | رازیّ | عبدالدار | سے | عَبْدَرِیّ |
| جذیمة | سے | جُذَمِیّ | الرباب | سے | رُبِّیّ | عبداللّٰه | سے | عبدلیّ |
| جلولاء | سے | جَلُولیّ | سَهْل | سے | سَهْلِیٌّ | فقیم کنانة | سے | فُقَمِیّ |
| بنی الحُبلی | سے | حُبَلِیّ | سَلِیقه | سے | سَلیقیّ | الفراهید | سے | فُرْهودیّ |
| حروراء | سے | حَرُورِیّ | سلیمة الازد | سے | سُلَیْمِیّ | قُویم | سے | قُوَمِیّ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الحرمین (مکة و مدینه سے حِرمِیّ | سُلَیم | سے | سُلمِیّ | قُرَیش | سے | قُرَشِیّ | |
| حضر موت | سے | حَضرَمِیّ | الشأم | سے | شَآمٍ | کنتُ | سے | کُنتِیّ |
| حُزَینَة | سے | حُزَنِیّ | شَعر کثیر | سے | شَعرَانِیّ | لحیة عظیمة | سے | لَحیَانِیّ |
| دَهر | سے | دُهرِیّ | شنوءَة | سے | شَنَئِیّ | مُلَیح خُزاعَة | سے | مُلَحِیّ |
| مرو الشاهجان | سے | مَروَزِیّ | هُذَیل | سے | هُذَلِیّ | ناصرة | سے | نَصرَانِیّ |
| امرؤ القیس | سے | مُرقُسِیّ | الانباط | سے | نُباطِیّ | الیمن | سے | یمانٍ |
| هَجرَ | سے | هاجرِیّ | ونَباطٍ | | | | | |

## تصغیر

اسم کے دوسرے حرف کے بعد یاء ساکنہ کا بڑھانا تصغیر کہلاتا ہے۔اس سے قلت یا حقارت کا اظہار ہوتا ہے جس اسم کی تصغیر مقصود ہو اس کا قاعدہ یہ ہے کہ پہلے حرف کو ضمہ اور دوسرے کو فتحہ دیا جائے جیسے عبد کی تصغیر میں عُبَیْد اور رجل کی تصغیر میں رُجَیل۔

اگر اسم رباعی یا اس سے زیادہ ہو تو یاء تصغیر کے بعد واقع ہونے والے لفظ کو کسرہ دیا جائے گا۔ جیسے درهم کی تصغیر میں دُرَیهِم اور بُلبُل کی تصغیر میں بُلَیبِل

اگر اسم کے آخر میں علامت تانیث ہو یا الف ونون زائدتان ہوں اور جمع افعال کے وزن پر ہو تو ایسی حالتوں میں سے ہر ایک حالت کے لئے مخصوص قاعدہ ہے۔

آخر میں علامت تانیث والے اسم میں علامت سے متصل حرف اسی حالت پر رہے گا جس پر تصغیر سے پہلے تھا جیسے ثَمرَة کی تصغیر ثُمَیرَة میں اور بُشرَیٰ کی تصغیر بُشَیرَیٰ اور سَمرَاء کی تصغیر سُمَیرَاء میں۔

جس اسم کے آخر میں الف ونون زائدتاں ہوں، اس میں بھی تصغیر سے قبل ان دونوں الف ونون سے متصل حرف اسی حالت پر رہے گا، چنانچہ سکران کی تصغیر میں کہیں گے سُکَیران

افعال کے وزن پر جمع کی تصغیر کا بھی وہی قاعدہ ہے جو اسم کا ہے جس کے آخر میں یائے تانیث ہو چنانچہ اوقات اور اصحاب کی تصغیر، اُوَیقات اور اُصَیحاب ہوگی۔

اگر کلمہ مؤنث معنوی ثلاثی کا ہو تو تصغیر بنانے میں تاء مقدرہ کا ظاہر ہونا ضروری ہے، جیسے شمس کی تصغیر شُمَیسَة اور ارض کی تصغیر اُرَیضَة میں۔لیکن شرط یہ ہے کہ التباس پیدا نہ ہو اگر التباس کا امکان ہو تو مثال کے طور پر شجر کی تصغیر میں شُجَیر کہا جائیگا، تاکہ شجرة کی تصغیر سے گڈمڈ نہ ہو۔ خمس کی تصغیر میں جس سے مراد معدود مؤنث ہے خُمَیس کہا جائیگا تاکہ خمسة جو معدود مذکر کے لئے آتا ہے، اس کی تصغیر خمیسة سے گڈمڈ نہ ہو۔

### حرف علت والے کلمہ کی تصغیر

۱۔ یاء تصغیر سے قبل واقع بدلا ہوا حرف علت، تصغیر کے وقت اپنے اصل کی طرف لوٹا دیا جاتا ہے۔ چنانچہ باب کی تصغیر بُوَیب اور ناب کی نُیَیب آتی ہے، باب میں الف واء سے بدلا ہوا ہے۔ جس کا ثبوت یہ ہے کہ اس کی جمع ابواب ہے۔ ناب میں الف یاء سے بدلا ہوا ہے کیونکہ اس کی جمع انیاب ہے۔اور قاعدہ یہ ہے کہ جمع تکسیر اشیاء کو ان کی اصل کی طرف لوٹا دیتی ہے۔

اگر کسی کلمہ کا الف ایسا ہو کہ پتہ نہ چلے کہ وہ واؤ سے بدلا ہوا ہے یا یاء سے جیسے عـــاج کے الف میں، تو وہاں پر ماقبل کے ضمہ کا لحاظ کرتے ہوئے اور یـــا پر ترجیح دیتے ہوئے واؤ سے بدل دیا جائے گا۔ اور کہا جائیگا عُـوَیْـج۔ بدلے ہوئے واو اور یاء کا بھی یہی حکم ہے۔ جیسے موسر، میزان چنانچہ ان کی تصغیر پر کہا جائے گا مُیَیْسر اور مُوَیْزِیْن۔ عید کی تصغیر عُیَیْد شاذ ہے، کیونکہ عید کی یاء واؤ سے بدلی ہوئی ہے۔ اگر واو اور یاء بدلی ہوئی نہ ہوں جیسے سو ر اور بیت میں تو واؤ اور یاء کا لفظ اپنی حالت پر رہے گا، تو سور کی تصغیر سُوَیْر اور بیت کی تصغیر بُیَیْت ہے۔

۲۔ اگر مصغر بنائے جانے والے اسم کا دوسرا حرف الف زائد ہو جیسے خـــالـد، ضـــارب کا الف، تو وہ واؤ سے بدل دیا جائیگا اور کہا جائے گا۔ خُوَیْلد و ضُوَیْرِب۔

۳۔ اگر اس کا تیسرا حرف الف یا واؤ ہو، تو ان میں سے ہر ایک کو یاء سے بدل دیا جائے گا اور یاء تصغیر اس میں مدغم ہو جائے گی اور عـصـا، دلو، عجوز، کتاب کی تصغیر میں بالترتیب کہا جائے گا۔ عُصَیّ، دُلَیّ، عُجَیِّز و کُتَیِّب لیکن اگر واؤ متحرک ہو (جمع مکسر میں یا مفرد میں) اور لام کلمہ نہ ہو، تو اس صورت میں واو کا یاء سے بدلنا اور باقی رکھنا جائز قرار دیا گیا ہے۔
چنانچہ تصغیر کی صورت میں جدول، جُدَیِّل و جُدَیْوَل ہے اور اَدْوُر۔ اُدَیِّر اور اُدَیْوِر۔

۴۔ اگر اسم کا تیسرا حرف یا ہو تو تصغیر کی یاء اس میں مدغم ہو جائے گی، جیسے مَرْیَم سے مُرَیِّم کریم سے کُرَیِّم اور جمیل سے جُمَیِّل ہیں۔

۵۔ اگر چوتھا حرف واو یا الف ہو تو ہر ایک یاء میں بدل جائے گا کیونکہ کسرہ دینے کے بعد دونوں ساکن ہو جائیں گے چنانچہ عـصـفور کی تصغیر پر کہا جائے گا۔ عُصَیْفِیر اور سلطان کی تصغیر پر سُلَیْطِین

افعل التفضیل ناقص سے ہو جیسے أَحْلَی۔ أَشْهَی تو تصغیر میں یاء تصغیر کا مابعد افعل التعجب کی طرح مفتوح رہے گا جیسے هو اُحَیْلٰی من العسل۔

ایسے اسم کی تصغیر جس میں کچھ حذف ہو۔

۱۔ اگر اسم کے اصلی حروف کا باقی دو حرف ہوں تو تصغیر میں میں محذوف حرف اس کی طرف لوٹا دیا جائے گا، جیسے اب، اخ، دم کی تصغیر میں اُبَیّ، اُخَیّ، دُمَیّ۔

۲۔ اگر اسم کے محذوف حرف کے عوض ہمزہ وصل ہو جیسے ابـــن میں تو عوض کا ہمزہ وصل تصغیر بناتے وقت حذف کر دیا جائے گا اور محذوف حرف لوٹا یا جائے چنانچہ کہا جائے گا بُنَیّ

۳۔ اگر محذوف کے عوض تاء تانیث ہو جیسے زِنۃ میں جو وزن کا مصدر ہے اور عدۃ میں جو وعد کا مصدر ہے، تو محذوف لوٹا یا جائے گا لیکن عوض حذف نہیں کیا جائیگا چنانچہ کہا جائیگا وُزَیْنَۃ اور وُعَیْدَۃ
لیکن اخت اور بنت کی تاء محذوف نہ ہوگی بلکہ تاء مربوطہ میں تبدیل ہو جائیگی اور تصغیر پر کہا جائے گا: اُخَیَّة، بُنَیَّة۔

مثنی، جمع سالم اور جمع قلت کی تصغیر

مثنی اور جمع سالم کی تصغیر انہی لفظوں پر بنائے جائیگی اور مؤمنان، مؤمنون اور مؤمنات سے مؤیمنان، مؤیمنون اور مؤیمنات کہیں

گے۔ ایسا ہی جمع قلت مکسر کا حکم ہے چنانچہ ارغفۃ کی تصغیر اُرَیْغِفَۃ ہے۔

جمع کثرت کی تصغیر

جمع کثرت کی تصغیر بنانا ہو تو اس کے مفرد کی تصغیر بنا کر واؤ نون لگا دیا جائے جیسے غلمان کی تصغیر جو غلام کی جمع ہے اس طرح ہوگی کہ غلام کی تصغیر بنائی جائے جو یہ ہے غُلَیْم اس پر واؤ نون (جمع کے) لگانے سے غُلَیْمُون ہو جائے گا اور یہ غلمان کی تصغیر ہوگی۔ شعراء شاعر کی جمع ہے۔ شاعر کی تصغیر شُوَیْعر اور یوں شعراء کی تصغیر شُوَیْعِرون بنے گی۔ اگر مذکر مؤنث یا لایعقل ہو تو آخر میں واؤ نون کے بجائے الف تاء لگائیں گے، جیسے جاریۃ کی جمع جوار کی تصغیر جویریات ہوگی اور درھم کی جمع دراھم کی دریھمات۔

تنبیہ:۱: مندرجہ ذیل الفاظ کی تصغیر خلاف قیاس آئی ہے، ابیحر بحر کی، مغیربان مغرب کی، عُشَیَّان عشاء کی، اُنَیْسیان انسان کی، رویجل رجل کی، اصیلال اصیل کی، عُشَیْشِیَّۃ عشیّۃ اُصَیْبِیَۃ صَبیۃ اور اُغَیْلِمَۃ غِلمۃ کی تصغیر ہیں۔ نیز قُوَیس، ذُرَیع۔ حُرَیْب، نُعَیْل، عُرَیْس اور ذُوَیْد بلکہ قیاس کے مطابق ان سب کے آخر میں تاء لوٹائی جانی چاہئے تھی۔

۲۔ مرکب اضافی کی تصغیر کا قاعدہ یہ ہے کہ پہلے جزء کی تصغیر بنا کر دوسرے جزء کو اس کی حالت پر رہنے دیا جائے، چنانچہ عبدالله کی تصغیر عبید الله ہوگی۔ مرکب بنائی کی تصغیر کا بھی یہی طریقہ ہے مثلاً معدی کرب کی تصغیر مُعَیدی کرب حضر موت کی حُضَیرَ موت نفطویہ کی نُفَیْطویہ اور خمسة عشر کی خُمَیْسة عشر۔ مرکب اسنادی جیسے تابط شرا کی تصغیر نہیں آتی۔

ہمزہ کی کتابت

۱۔ اگر ہمزہ ابتداء میں واقع ہو تو ہمیشہ الف کی صورت میں لکھا جاتا ہے، جیسے أسماء، اکرام، اسی طرح اگر ابتداء میں کوئی دوسرا لفظ اس سے متصل ہو، جیسے بأجمل، لأفصل لیکن لئلاَّ، لئن میں کثرت استعمال سے ہمزہ متوسطہ کی شکل میں لکھا جاتا ہے۔

اگر ہمزہ وصل ہو تو فا اور واو کے بعد حذف کر دیا جاتا ہے بشرطیکہ بعد میں ہمزہ ہو جیسے فأتنی و أذن لی میں۔

۲۔ اگر ہمزہ وسط میں ہو اور ساکن ہو تو اپنے ماقبل حرکت کے مطابق لکھا جائے گا، جیسے بَأْس، بُؤْس، بِئْس لیکن ہمزہ وصل کے بعد ہو اور بدلا ہوا ہو، پھر اثناء گفتگو میں اپنی اصل کی طرف لوٹا دیا گیا ہے، تو جس حرف سے بدلا گیا ہو اس کی صورت میں لکھا جائے گا جیسے یارجل ائذن، ھذا الذی اؤْتمنت علیه۔

ہمزہ متوسطہ متحرکہ اپنے حرف کی حرکت کے مطابق لکھا جاتا ہے، خواہ اس سے پہلے حرف ساکن ہو یا متحرک جیسے لَؤُمَ، رَؤُف، سَأَلَ، یَسْأَلُ، مَسْأَلَة الخ۔ ضمہ یا کسرہ کے بعد مفتوحہ نہ ہونے کی صورت میں ماقبل حرف کی صورت کے مطابق لکھا جاتا ہے جیسے سُؤال، رِئال وموٴنث۔

اگر ہمزہ الف و یاء کے درمیان واقع ہو تو ہمزہ یا یاء کی صورت میں لکھنا جائز ہے جیسے: بقاءِ ی یا بقائی، الراءِ ی یا الرائی۔

اگر ہمزہ الف اور ضمائر میں سے یاء کے علاوہ کسی اور کے درمیان واقع ہو، تو اگر مکسور یا مضموم ہو تو اپنی حرکت کے موافق حرف کی صورت میں اور مفتوح ہو تو ہمزہ کی صورت میں لکھا جاتا ہے جیسے بناؤُه، بقائِه، بقاءَه

۳۔ اگر کلمہ کے آخر میں واقع ہو اور اس کا ماقبل ساکن ہو، تو ہمزہ کی صورت میں لکھا جاتا ہے، جیسے حزءٌ، شيءٌ اور اگر ماقبل متحرک ہو، تو ماقبل کی حرکت کے حرف کے مطابق لکھا جاتا ہے، جیسے هَیُؤَ، لکأ، ظَمِئَ۔ اگر ہمزہ طرف میں واقع ہو اور تاء تانیث لاحق ہو، تو اگر اس کا ماقبل حرف صحیح ہو اور ساکن ہو تو الف کی صورت میں لکھا جاتا ہے۔ جیسے: نشأَة اگر وہ متحرک ہو تو ماقبل کی حرکت کے مشابہ حرف سے لکھا جائے گا۔

جیسے فِئَۃ، لُؤْلُؤَۃ۔ لیکن اگر ماقبل معتل ہو، تو یا، کے بعد یاء کی صورت میں لکھا جاتا ہے اور الف اور واو کے بعد ہمزہ کی صورت میں لکھا جاتا ہے جیسے: خَطیئۃ، بریئۃ، قراءَۃ، صلاءَۃ، مروءَۃ، سوءۃ۔

## ابدال

ابدال کسی حرف کو دوسرے حرف کی جگہ رکھنے کا نام ہے۔ ذیل میں ایسے کثیر الوقوع حروف دیئے گئے ہیں:

اگر الف ضمہ کے بعد واقع ہو تو واؤ سے بدل جائے گا، جیسے ضُوْرِبَ، قُوتِلَ جو ضَارَبَ وقَاتَلَ کا مجہول کا صیغہ ہیں۔

اگر ضمہ کے بعد یاء ساکن واقع ہو تو واو سے بدل جاتی ہے، جیسے: مُوقِن، مُوسِر (أَیقَنَ اور ایْسَرَ سے)

اگر واو یا یاء متحرک ہو اور ماقبل مفتوح، تو واو یا یاء الف سے بدل جاتا ہے، جیسے: قَالَ، غزا، باع، رمی۔ پہلے دو باب نَصَرَ اور آخری دو باب ضَرَبَ سے ہیں۔ لیکن اس قاعدہ میں شرط یہ ہے کہ حرکت اصلی ہو اور اسی کلمہ میں فتحہ ہو، فَعِل یا اِفتَعَلَ کے عین کلمہ کی جگہ میں نہ ہو یا اسماء سے متعلق زیادتی پر ختم نہ ہو، اس کے بعد کوئی ایسا حرف نہ آئے جس کی اس سے تعلیل ہوتی ہو، اس کا مابعد متحرک ہو، اگر عین کلمہ ہو اور اس کے بعد الف یا یاء مشدّدہ نہ آئے اگر لام کلمہ ہو۔ اگر کسی کلمہ میں واو اور یاء اکٹھی آئیں اور ان میں پہلا ساکن ہو، تو واو یاء سے بدل جائے گی، جیسے طیّ، میّت، مرمّی، اصل میں طوْی، میْوت اور مرمُوی ہیں۔

اگر کسرہ کے بعد واو ساکن واقع ہو تو یاء سے بدل جاتی ہے۔ جیسے مِیزان، میقات (وزن، وقت سے)

کسرہ کے بعد ساکن حرف علت یاء سے بدل جاتی ہے، جیسے عصفور، مصباح جب ان کی تصغیر کی جائے یا تکسیر جیسے عصیفیر، مصیبیح۔

واو یا یاء اگر الف زائدہ کے بعد طرف میں واقع ہو تو ہمزہ سے بدل جاتے ہیں، جیسے کساء، سماء، بناء، ظباء۔

جو مدہ زائدہ مفرد میں ہو اگر فعائل وغیرہ کے الف کے بعد واقع ہو تو ہمزہ سے بدل جاتا ہے، جیسے عَجَائِز، قلائِد، صحائف جو عجوز، قلادہ اور صحیفہ کی جمع ہیں۔

جب واو یا یاء افتعل کی فاء واقع ہو تو تاء سے بدل جاتی ہے جیسے اِتصل، اتسر (وصل، یُسر سے)

اگر دال، ذال یا زای کے بعد افتعل کی تاء واقع ہو تو دال سے بدل جاتی ہے، جیسے: ادّان، اذدکر، اذدان (دین، ذکر، زینۃ سے)

إذْدَکَرَ وغیرہ میں ذال کو دال سے یا دال کو ذال سے بدلنا جائز ہے، جیسے اِدَّکَرَ، اِذَّکَرَ۔

اگر افتعل کی تاء صاد یا ضاد یا طاء یا ظاء کے بعد واقع ہو تو طاء سے بدل جاتی ہے، جیسے: اصطَبَرَ، اِضْطَرَبَ، اِطَّرَدَ، اظطلم (صبر، ضرب، طرد، ظلم سے) اظطلم وغیرہ میں ظاء کو طاء سے اور طاء ظاء سے بدلنا جائز ہے جیسے: اِطَّلم، اظّلم۔

☆☆☆

# ا

ا۔ تلفظ: الألِف: اس کی دو قسمیں ہیں پہلی ساکن جیسے قام میں اسے لیّن کہا جاتا ہے دوسری متحرک جسے ہمزہ کہتے ہیں۔ حروف ابجد میں اس کا شمار ایک ہے۔اس کے یعنی ہمزہ کے مندرجہ ذیل معنی ہیں:

۱۔ استفهام: أقرأت؟ کیا تو نے پڑھا؟ أما قرأتَ؟ کیا تو نے نہیں پڑھا۔ اَفَلَمْ تَقْرَأْ؟ کیا تو نے نہیں پڑھا؟ أفي البيتِ أخوك ؟ کیا گھر میں تیرا بھائی ہے۔

۲۔ نداء قريب: أزيدُ أقْبِل: اے زید آ۔

۳۔ تسوية: جس جملہ میں جس پہ وہ داخل ہوا سے مصدر میں تبدیل کرنے کا امکان پایا جائے جیسے: سواءٌ علّی أقمت أم قعدت: یعنی سواءٌ علیّ قيامُكَ و قعودُكَ: میرے لئے تیرا کھڑا ہونا یا بیٹھنا برابر ہے۔

۲۔ آ: حرف نداء بعید کے لئے یا جو اس کے زمرہ میں آتا ہو جیسے نائم (سونے والا) اور غافل

آب ا۔ شمسی سال کا آٹھواں مہینہ جولائی اور ستمبر کے درمیان: اگست: یہ ۳۱ دنوں کا ہوتا ہے۔

۲۔ الآب: عیسائیوں کے نزدیک اقنوم اول بمعنی باپ، محترم باپ، پادری کا لقب اور اسے مخاطب کرنے کی شکل۔

ابّ: ا۔ اَبَّ ـُ ابًّا و أبابًا و أبابةً وإبابةً اليه: کا مشتاق ہونا۔ کو چاہنا، کا خواہشمند ہونا۔ الأب جمع اَوُب: سوکھی یا تر گھاس۔ الأباب: پانی۔ سراب۔

۲ أَبَّ ـِ أَبِيبًا و ابًّا و أبابًا و أبابةً: آمادہ ہونا، تیار ہونا۔ ـــ يَدهُ الي السيف: تلوار سونتنے کے لئے ہاتھ پیچھے کرنا۔ ـ ابَّهُ: کے قصد کی طرح قصد کرنا، کسی کے ارادہ پر چلنا، کسی کی روش کو اپنانا۔ أبّبَ: چیخنا۔ چلانا۔

تأبّبَ به: پر تعجب کرنا، فخر کرنا، پر خوش وشاداں ہونا۔

۳۔ الأَبَّاتي: صدر راهب: راہبوں کا اعزازی رتبہ۔

○ اَبَّ إلى وطنه: اپنے وطن کا آرزومند ہونا، مشتاق ہونا، کی آرزو میں ہونا۔

ابا: أَبَأَ أَبْأً بالسهم: کو تیر سے مارنا

ابت: أَبَتَ ـِ وأَبِتَ ـَ أَبْتًا و أبُوتًا النهارُ: دن کا سخت گرم ہونا۔ صفت: أَبُتٌ وأَبِتٌ وابِتٌ۔ تَأَبَّتَ الجمرُ: انگارے کا بھڑکنا، دہکنا، تیز ہونا۔ أُبْتَةُ الغضبِ: غصہ کی تیزی وتندی۔

ابجد: أبْجَدُ: لغت عرب میں آٹھ مشہور کلمات کا پہلا کلمہ جن میں حروف ہجا جمع کر دیئے گئے ہیں اور وہ یہ ہیں: ابجد، ھوز، حطی، کلمن، سعفص، قرشت، ثخذ، ضظغ اس ترتیب میں حساب جمل کی رعایت رکھی گئی ہے اور تاریخ اکثر انہی کے لحاظ سے نکالی جاتی ہے۔ان میں عدد کا شمار اس طرح کیا گیا ہے کہ پہلے اکائیاں پھر دہائیاں پھر سینکڑے اور ان کے بعد ہزار ہیں۔ نقشہ ذیل ملاحظہ ہو:

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ۱ | ح | ۸ | س | ۶۰ | ت | ۴۰۰ |
| ب | ۲ | ط | ۹ | ع | ۷۰ | ث | ۵۰۰ |
| ج | ۳ | ی | ۱۰ | ف | ۸۰ | خ | ۶۰۰ |
| د | ۴ | ک | ۲۰ | ص | ۹۰ | ذ | ۷۰۰ |
| ھ | ۵ | ل | ۳۰ | ق | ۱۰۰ | ض | ۸۰۰ |
| و | ۶ | م | ۴۰ | ر | ۲۰۰ | ظ | ۹۰۰ |
| ز | ۷ | ن | ۵۰ | ش | ۳۰۰ | غ | ۱۰۰۰ |

ابد: ا۔ أَبَدَ ـِ أُبُودًا الشاعر: شاعر کا ایسے مشکل اور غریب الفاظ لانا جن کے معنی کا پتہ نہ لگے۔ الآبدة جمع أَوَابِد: عجیب وغریب شے۔ اَوَابِدُ الكلام: حیرت انگیز کلام۔ اَوَابِدُ الشعر: جس کی ندرت میں مثال نہ مل سکے۔) بڑی مصیبت و آفت جس سے انسان گھبرائے۔

۲۔ أَبِدَ ـَ ابَدًا: وحشی وجنگلی ہونا۔ أَبَدَ ـِ أُبُودًا الحيوانُ: جانور کا جنگلی اور وحشی ہونا۔ تأبَّدَ: وحشی اور جنگلی ہونا۔ المكانُ: جگہ کا ویران اور غیر آباد ہونا، جنگلی جانوروں کا مسکن اور قرار گاہ بننا۔ الآبِدَة جمع أُوَابد: وحشی۔

۳۔ أَبَدَ ـِ أُبُودًا بالكان: کسی جگہ ٹھہرنا ابَّدَهُ: کو ہمیشہ رکھنا۔ تَأَبَّدَ: ابدی ہونا۔ الآبدة جمع أَوَابِد: ہمیشہ یاد رکھی جانے والی مصیبت۔ أَوَابِدُ الدُّنيا: دنیا کے مصائب و آلام۔ الأَوَابِد: وہ پرندے جو سرما و گرما کے موسموں میں ایک ہی جگہ رہیں۔ قَوَاطِع کی ضد۔ الأَبَد جمع آبَاد و أبود: زمانہ قدیم، ازلی، ہمیشہ رہنے والا، کہا جاتا ہے: لا آتيه أَبدا الأَبِدين و الآبدين و أَبَدَ الأبد و ابَدَ الآباد و ابَدَالدهر: میں اس کے پاس کبھی نہیں آؤں گا۔ أَبَدًا: ظرف زمان جو مستقبل میں نفی و اثبات کی تاکید کیلئے آتا ہے۔ جیسے: لا أفعله ابدا او افعله ابدا: میں اس کو ہرگز نہیں کروں گا، یا اس میں اس کو ضرور کروں گا الأبدی: جس کی انتہاء نہ ہو۔ ابدی۔ الأَبدية: ہمیشگی، دوام جس کی انتہاء نہ ہو۔ آخرت

۴۔ أبِدَ ـَ أَبَدًا عليه: پر غصہ ہونا، غضبناک ہونا۔

○ اَبَدَ ـِ أُبُودًا ب: کسی جگہ ٹھہرنا، دیر تک رہنا ـــ ـُ: (جانور شکار کا) وحشت میں مارے مارے پھرنا، شتر بے مہار ہونا، بھڑکنا، بدکنا، بھاگنا اَبَّدَهُ: کو پائیدار یا مستقل بنانا، باقی رکھنا، قائم رکھنا، ابدی بنانا۔ تأبَّد: ابدی ہونا، پائیدار یا مستقل ہونا، وحشت میں لوٹ آنا۔ ابَدجمع آباد: دائمی غیر مختتم دوران یا مدت،

دوام، ابد، ابدیت، بڑا لمبا عرصہ۔ آخرت۔ اَبَدًا: ہمیشہ، کبھی نہیں، عَلَى الأَبَدِ، إلَى الأَبد اور ابدَ الدهر ہمیشہ۔ أبدَ الابدين اور إلى أبدا الابدين ہمیشہ۔ أَبَدِي: دائمی، مستقل ابدی، غیر مختتم الابدى: ابدیت، ابد، دوام ابدية: دوام، ابد، ابدیت، غیر مختتم وقت، لامتناہی دوران یا مدت آبِد: جنگلی، وحشی۔ آبِدَة جمع أوَابِد: غیر معمولی چیز، حیرت انگیز واقعہ۔ أوَابِدُ الدنيا: عجائبات عالم۔ مُؤَبَّد: دائمی، ابدی، لانہائی، ہمیشہ رہنے والا، لازوال، سِجْنٌ مُؤَبَّدٌ: عمر قید۔

ابر: ا۔ أَبَرَ ـِ أَبْرًا وإبارًا ةً: کو سوئی کھلانا۔ أبَرتِ العقربُ فلانًا: بچھو کا کسی کو ڈسنا، کسی کی غیبت کرنا، کو ہلاک کرنا۔ الأَبَّار: سوئیاں بنانے والا، سوئیاں بیچنے والا، پسّو۔ الإِبْرَة جمع إِبَر و إِبار و إِبَرات: سوئی (کپڑے سینے کی)، شُغْلُ الإِبْرَة: سوزن کاری۔ ابرة مغنطيسية: مقناطیسی سوئی، جو شمال کی سمت کا تعین کرتی ہے (ح) کسی کیڑے، بچھو یا مکھی کا ڈنک، جسے الحُمة کہتے ہیں۔ ابرةُ القَرْن: سینگ کا سرا، چغلی۔ الإِبْرِي: سوئیاں بیچنے والا۔ المِئْبَر و المِئْبار: سوئی دانی (Needle case)، درختوں میں قلم لگانے کی چھری المِئْبَرة جمع مَآبِر: چغلی۔

۲۔ أَبَرَ ـُ أَبْرًا و إبارًا الزرعَ (ن): (کھیتی کی) اصلاح کرنا، گابھا دینا، قلم لگانا الأَبَّار: کھجور کے درخت کو گابھا دینے والا، قلم لگانے والا۔ المِئْبَر: درختوں میں قلم لگانے کی چھری۔

۳۔ إِئْتَبَرَ البئرَ: کنواں کھودنا۔

۴۔ الأَبْرَشِيَّة والأبروشِيَّة: بشپ کا ماتحت علاقہ یا وہ اشخاص جو اس کی ماتحتی میں ہوں۔ (یونانی لفظ)

۵۔ الإبْرِيز والإبْرِيزِيُّ: خالص سونا (یونانی لفظ)

۶۔ الإبْرِيسِم والإبْرَيْسَم: ریشم (فارسی لفظ)

۷۔ الإبْرِيق جمع أبَارِيق: لوٹا، چھاگل۔

۸۔ أبْرِيل: اپریل (چوتھا مہینہ شمسی سال کا) اسے نیسان بھی کہتے ہیں۔ (لاطینی لفظ)

○ أَبَّـرَ ہ: کھجور کے درخت پر زرگل چھڑکنا اور اسے زرخیز بنانا۔ إبْرَة جمع إبَر: سوئی، پن، سوئی، بتانے والا آلہ Indicator، انجکشن، ڈنک، کانٹا، خار، آر۔ حَقَنَهُ إبْرَةً: کو انجکشن لگانا یا دینا إبْرَةُ الراعي: ایک جنگلی درخت جس میں سارس کی چونچ جیسا پھل آتا ہے۔ ایک پھول کا پودا۔

ابز: ا۔ أبَزَ ـِ أبْزًا و أُبوزًا الظبيُ: ہرن کا کودنا، دوڑنا صفت: آبِز و أبَّاز و أبُوز أبَزَ ـِ أبْزًا بصاحبه: ساتھی پر ظلم کرنا۔

۲۔ الإبْزِيم والإبْزَام جمع أبَازِيم: بکسُوا کہا جاتا ہے: أنشب الابزيمَ: بکسوا لگانا، بکلس لگانا۔

○ ابزيم جمع أبَازِيم: بکسوا، بکلس، پکڑ، گرفت۔

ابش: أَبَشَ ـُ أَبْشًا ةً: کو جمع کرنا أبَّشَة: کو جمع کرنا، تَأَبَّشَ القومُ: لوگوں کا جمع ہونا۔ الأُباشة من الناس: مخلوط جماعت۔

ابض: أَبَضَ ـُ أبْضًا البعيرَ: اونٹ کے اگلے پاؤں کو پچھلے پاؤں سے باندھنا۔ تأبَّضَ البعيرُ: کو رسی سے باندھنا۔ — البعيرُ: رسی سے بندھا ہونا۔ الأُبْض جمع آباض (ع ا): زانو کا اندرونی حصہ، پشت ران، پٹھا۔ الإباض: اونٹ کو باندھنے کی رسی۔ المَأْبِض (ع ا): زانو کا اندرونی حصہ۔

○ أُبْض جمع آبَاض ومَأبِض جمع مآبض: گھٹنے کا اندرونی حصہ۔

ابط: تَأَبَّطَ الشيءَ: کو بغل کے نیچے رکھنا۔ الإبْط جمع آباط (ع ا) بغل (مذکر و مونث)، إبْطُ الجبل: دامن کوہ۔ الإباط: بغل میں دبائی ہوئی چیز۔

○ تَأَبَّطَ ہ: بغل میں لینا یا لیجانا، — ہ یا ھ: کے گرد بازو رکھنا، کو بازو میں لینا، رکھنا، پکڑنا۔

ابق: أبَقَ ـُ و أبِقَ ـَ إباقًا و أبْقًا و أبَقًا العبدُ: غلام کا آقا کے پاس سے بھاگ جانا صفت: آبِق ج أُبَّق و أُبّاق۔ تأبَّقَ: چھپنا — الشيءَ: کا انکار کرنا، کو اوپرا سمجھنا، نا آشنا سمجھنا۔

○ أبَق: پٹ سن، سن جس کے ریشے سے کپڑا اور ٹاٹ بنایا جاتا ہے۔ آبِق: بھگوڑا۔

ابل: ا۔ أبِلَ ـُ أبالةً و أبِلَ ـَ أبَلًا: اونٹوں کا اچھی طرح انتظام کرنا، اونٹوں کی دیکھ بھال میں مہارت دکھانا، صفت أبِل و آبِل جمع أُبَّال۔ أبَّلَ: بہت اونٹوں والا ہونا — الإبلَ: اپنی ملک میں بہت اونٹ رکھنا، بہت اونٹوں کا مالک ہونا۔ تَأَبَّلَ الإبلَ: اونٹوں کو چھانٹ کر جمع کرنا۔ الإبْل و الإبِل جمع آبال: اونٹ (یہ لفظ جمع کے معنی دیتا ہے اس کا مفرد مستعمل نہیں)۔ المَأْبَلة: بہت اونٹوں والی زمین۔

۲۔ الإبَالة: جماعت، گروہ، دولت کا اچھا انتظام اور حسن سیاست۔ الأبابيل: غول، فرقے، گروہ، جھنڈ۔ اس کا واحد نہیں۔ طيرٌ أبابيل: غول کے غول پرندے الأُبُلَّة: قبیلہ کہا جاتا ہے: جاءَ في أُبُلَّتِهِ: وہ اپنے قبیلہ میں آیا الأبِيلة و الإبِيالة و الإبَّالة: گھاس یا لکڑیوں کا گٹھا۔ کہا جاتا ہے: ضِغْثٌ على إبَّالةٍ: مصیبت پر مصیبت، آفت پر آفت۔

۳۔ أبَلَ ـُ أبالةً: راہب بننا۔ الأبيل جمع آبال و أُبُل و الأبيليّ و الأبيليّ: راہب۔

۴۔ إبْلِيس جمع أبَالِيس و أبَالِسة: شیطان کا علم جنس۔

○ إبالة و إبَّالة: گٹھا، گانٹھ، پلندا، گٹھری، گٹھڑ، پوٹلی۔

○ إبْلِيز: (دریائے نیل کے) زرخیز تہ نشین مادے۔

○ إبْلِيس جمع أبَالِسة: شیطان، ابلیس، بھوت، جن، خناس، آسیب، عفریت۔

ابن: ا۔ أبَنَ ـِ أبْنًا ہ بشيءٍ: پر کا عیب لگانا۔ — الدمُ في الجرح: خون کا زخم میں سیاہ ہو جانا۔ أبَّنَهُ: پر عیب لگانا، کو عار و شرم دلانا۔ الأُبْنَة جمع أُبَن: عیب، کینہ۔

۲۔ أبَّـنَـهُ: کی موت کے بعد اس کے محاسن اور خوبیاں گنانا، مرثیہ کہنا۔ التأبين: مرنے والے کے محاسن اور خوبیوں کا اظہار، مرنے والے کی یادگار منانا۔ حفلةُ تأبين: مرنے والے کے اعزاز میں یادگار تقریب۔

۳۔ أبَّنَهُ و تأبَّنَهُ: کے نقش قدم پر چلنا، کے پیچھے لگنا، کا انتظار کرنا، إبانةُ الرجلِ: آدمی کے سب ساتھی۔

۴۔ الإبْن: دیکھو ب ن ی۔ الأُبْنَة جمع أُبَن: لکڑی کی گرہ یا گانٹھ، پاؤں کی انگلیوں کی گانٹھ جسے لوگ "مسمار" کہتے ہیں۔ إبَّانُ الشيءِ: کسی چیز کی ابتداء یا وقت۔ کہا جاتا ہے: هو في إبَّان شبابه: وہ اپنی جوانی کے آغاز میں ہے۔

۵۔ الأبْنُوس و الآبنوس (ن): درخت کی ایک قسم جس کی لکڑی سخت و سیاہ ہوتی ہے۔

○ أبَّـنَ ہ: مرنے والے کی یادگار منانا، تعریف کرنا، مدح کرنا، مرنے والے کی تعریف میں اس کی تجہیز و تکفین پر تقریر کرنا۔ إبَّان: وقت۔ إبَّان: کے دوران۔ في إبَّان: کے وقت، کے دوران مَأبُون: لونڈا، مفعول، مربَل۔ زنانہ مرد، یا لڑکا زنانہ، زنانہ صفت، نامرد۔

ابه: أبَهَ ـَ أبْهًا لهُ: کو تاڑ جانا۔ کو سمجھنا لا يُؤْبَهُ لهُ: اس کی طرف توجہ و التفات نہیں کی جاتی۔ أبَّهَهُ: کو خبردار کرنا، آگاہ کرنا، سمجھانا۔ تأبَّهَ عن كذا: اپنے کو کسی سے بالا و برتر سمجھنا الأُبَّهَة و الأُبْهَة: بڑائی، تکبر، نخوت۔

۲۔ تَأَبَّهَ عليه: پر تکبر کرنا، سے بڑا بننا الأُبَّهَة و الأُبْهَة: بڑائی۔

○ أبَهَ و أبِهَ ـَ أبْهًا نیز ب: پر توجہ دینا، کی طرف توجہ کرنا، پر کان دھرنا، کی پروا کرنا۔ أمرٌ لا يُؤْبَهُ له: ایک غیر اہم معاملہ۔ تَأَبَّهَ: متکبرانہ اخلاق و عادت ظاہر کرنا یا ان کا مظاہرہ کرنا۔ — عن: سے ہٹنا، سے فاصلہ رکھنا، سے الگ تھلگ رہنا، کو نظر حقارت سے

دیکھنا، اپنے کو کسی شخص یا چیز سے بالاتر سمجھنا۔ اُبَّهَة: شان و شوکت، دکھاوا، تکبر، طمطراق، دھوم دھام۔

ابا: اَبَا۔ اِبَاوَةً و اُبُوَّةً و اُبُوًّا: باپ ہونا۔ ۔ ہ: کی باپ کی بیٹے جیسی دیکھ بھال کرنا، کی پرورش کرنا کہا جاتا ہے: ابوتُہُ و اَمَمْتُہُ: میں اس کے لئے بمنزلہ ماں باپ کے ہوگیا۔ اَبّی فلانًا: سے کہنا کہ میں اپنے باپ کو تم پر فدا کرتا ہوں۔ تَابّی فلانًا: کو باپ بنانا۔

الآب عند المسیحیین: عیسائیوں کے نزدیک اقنوم اول، جس کو وہ باپ کہتے ہیں۔ اَلْاَب جمع آباء و اُبُون: والد، کسی چیز کو ایجاد کرنے یا اس کی اصلاح کا باعث، حالت رفعی میں واؤ کے ساتھ، حالت نصبی میں الف کے ساتھ اور حالت جری میں یاء کے ساتھ آتا ہے: جیسے جاء ابوك (تمہارا باپ آیا) رَاَیتُ اَبَاكَ (میں نے تیرا باپ دیکھا) مررتُ بابیك (میں تیرے باپ کے پاس سے گزرا)۔ منادی کی صورت میں کہتے ہیں: یا ابی، یا اَبَتِ (اے میرے باپ) کہا جاتا ہے۔ لا أبَ لكَ و لا اَباكَ و لا اَبَكَ یہ اس شخص کی تعریف یا گالی کے طور پر جس کا باپ ہو یا نہ ہو کہا جاتا ہے۔ معنی ہے: تیرا باپ مرے۔

بِاَبی انت: میرا باپ تجھ پر فدا ہو۔

اَبُوا الیقظان: مرغ۔

ابو ایاس: ہاتھ منہ دھونے کی چیز جیسے خطمی وغیرہ ابو اَیُّوب: اونٹ۔ ابو الابرد: گدھ۔ ابو الأَسْوَد: چیتا۔ ابو الاصبح: گدھا۔ ابو الاضیاف: میزبان ابو بَرِیص: چھپکلی۔ ابو البَشَر: حضرت آدم علیہ السلام کی کنیت۔ ابو ثقیف: سرکہ۔ ابو جامع: دسترخوان۔ ابو حجاوة: ٹڈی۔ ابو جعاد: الو۔ ابو جعران: گبریلا۔ ابو جمیل: ترکاری۔ ابو حبیب: بھنا ہوا بکری کا بچہ ابو حُدَیج: لقلق۔ ابو حذر: گرگٹ۔ ابو حصین: لومڑی۔ ابو خان: کتا۔ ابو خصیب: گوشت ابو دغفاء: بیوقوف۔ ابو رزین: ایک قسم کا حلوا۔ ابو رعلة: بھیڑیا ابو زاجر: کوا۔ ابو زُهْرَة: گیدڑ۔ ابو سلیمان: مرغ۔ ابو السرو: نجور۔ ابو عذرا المرأة: شوہر۔ ابو عِسْلَة: بھیڑیا: ابو عُقْبَة: سور ابو العَلاء: فالودہ۔ ابو العفاء: گدھا ابو عوف: نڈی۔ ابو عَون: نمک ابو غزوان: بلی۔ ابو قِترة: ابلیس کی کنیت۔ ابو قُرَّة: گرگٹ۔ ابو کُلاة: نربجو۔ ابو لاحق: باز۔ ابو لُبَد: شیر۔ ابو مالِك: بھوک، بڑھاپا، گدھا۔ ابو مَثْوَی: میزبان۔ ابو مُرَّة: شیطان۔ ابو

مَذقَة: بھیڑیا۔ ابو مُرَّة: شیطان ابو مریم: قاضی کا پیادہ۔ ابو مِنهال: گدھ۔ ابو مشغول: نر چیونٹی ابو مَرینا: مچھلی۔ ابو معاویة: چیتا۔ ابو المُنذِر: مرغ۔ ابو نعیم: روٹی۔ ابو الوَثّاب: عقاب۔ اور بقول رازی "ہرن" ابو هُبَیرَة: نر مینڈک۔ ابو یَحْیَیٰ: ملک الموت۔

اَب جمع آباء: باپ۔ آباء و اجداد، باپ دادا، گزشتہ نسلیں، اسلاف، مورث اعلیٰ، الابوان: ماں باپ، والدین۔ ابونا: مقدس باپ (پادری کا لقب اور اس کو مخاطب کرنے کی شکل) اَبًا عن جدٍّ: باپ سے بیٹے کو ملی ہوئی، آباد و اجداد سے ترکہ یا ورثہ میں ملی ہوئی۔ ابو سُعْن: مغربی افریقہ کا سارس یا لقلق۔ ابو النوم: خشخاش، پوست، کوکنار، افیون کا پودا۔ ابو الهول: قدیم مصر کا ایک بت جس کا سر آدمی کا اور بدن شیر کا تھا۔ اُبُوَّة: باپ ہونا، ابوبیت: ولدیت۔

اَبَوِی: باپ کا، باپ کی طرف سے، پدرانہ۔

ابونیت: (Ebonite) گندھک ملا کر سخت کیا ہوا سیاہ ربڑ۔

اَبُو نِیه جمع ابونیهات: چندہ، چندہ کا کارڈ۔

ابی: اَبَی ۔ اِبَاءً و اِبَائَةً و تَابَّی الشَیَٔ: کو ناپسند کرنا، کو مکروہ جاننا، سے ناخوش ہونا، صفت: آبٍ جمع آبُون و اُباة و اُبَّاء واحد آبیة اَبَی الشیءَ علیه: کو سے روکنا۔ اَبَیَ علیه: سے رکنا۔ تَابّی: سے رکنا، باز رہنا، آباه اِبَاءَ الشیَٔ: کو سے روکنا، الأَبِیّ۔ واحد اَبِیَّة: نفرت کرنے والا، کمینہ باتوں سے اپنے آپ کو بلند رکھنے والا۔ کہا جاتا ہے: نفسٌ اَبِیَّة: خوددار، کمینہ باتوں سے اپنے آپ کو بلند رکھنے والا شخص یا نفس۔ اَبَّاء: خوددار۔ رجل اَبَّاء: خوددار مرد۔

اَبَی ۔ اِبَاءً و اِبَاءَةً: انکار کرنا، مسترد کرنا ۔ ہ: کو مسترد کرنا، کو حقیر سمجھنا، گھٹیا یا برا جاننا، توجہ کے لائق نہ سمجھنا۔ ۔ علی ہ: کو کوئی چیز نہ دینا۔ اَبَی اِلّا ان یفعله: اس نے اسے کرنے پر اصرار کیا۔ ابی اللّٰهُ اِلاَّ اَن: خدا تعالیٰ نے چاہا کہ ۔ تَابَّی: انکار کرنا، مسترد کرنا۔ اِبَاء و اِبَاءَة: استرداد، نامنظوری، ناپسندیدگی، نفرت، کراہت، بیزاری، حقارت، تحقیر، غرور، تکبر، نخوت۔ اَبِی: حقارت آمیز، حقیر یا برا جاننے والا مغرور، متکبر، بہت اونچا، اونچے ذہن کا۔ آب جمع اُبَاة: کم آمیز، روکھا، خشک، ناراضمند، غیر آمادہ، بیدل، کینہ رکھنے والا۔

ابیب: گیارھواں مہینہ (قدیم مصر کے مسیحیوں کی نسل کی جنتری کے مطابق)۔

اَبِیقُوری: جویائے سرور، لذت طلب۔ اَبِیقُورِیَة: لذت طلبی۔

اتب: ا۔ تَاَتَّبَ و اِئتَتَبَ: بے آستین والی قمیص پہننا۔ الإِتْب جمع اُتُوب و آتُب و اِتَاب و آتاب: بے آستین کی قمیص۔

۲۔ أَتَابك: امیر، سردار۔ یہ لفظ دراصل بادشاہوں کی اولاد کے اتالیقوں پر بولا جاتا تھا (ترکی لفظ)

اتد: الإِتاد: جمع آتِدَة و اُتُد: دودھ دوہنے کے وقت گائے کی ٹانگ باندھنے کی رسی۔

اترج: الأُتْرُج و الأُتْرُنج: واحد الأُتْرُجَّة و الأُتْرُنجة (ن): چکوترے کا درخت (اسے التُرُنج بھی کہا جاتا ہے جبکہ عام لوگ اسے الكَبّاد کہتے ہیں)۔ چکوترہ۔

آتِشْجی: آگ بجھانے والا، کوئلہ دان، زغال دان۔

اتل: أَتَلَ ۔ اَتلاً و اَتَلانًا و اَتلالاً: غضب میں چھوٹے چھوٹے قدم چلنا۔

اتم: اَتَم ـُ اُتُمًا: دو چیزوں کو جمع کرنا۔ ۔ بالمكان: کسی جگہ اقامت پذیر ہونا، دیر کرنا۔ المَاتم جمع مَآتِم: لوگوں کے جمع ہونے کی جگہ اس لفظ کا اطلاق بیشتر اس مجمع پر ہوتا ہے جو اظہار غم کے لئے ہو۔

اتن: اِسْتَأْتَن: گدھی خریدنا۔ گدھی ہونا۔ كان حمارًا فاستاتن: وہ گدھا تھا پھر گدھی ہوگیا۔ یعنی وہ عزت دار تھا پھر ذلیل (کمینہ و حقیر) ہوا۔ الأَتَان جمع اُتُن و اُتُن و آتُن: گدھی۔

۲۔ الأَتُّون جمع اُتُن و اَتَاتِین: حمام کا چولہا۔ چونا بنانے کی بھٹی۔ اسے اتون الكلس بھی کہتے ہیں۔

اَتُون جمع اُتُن و اَتَاتِین: آوا، تنور، بھٹی۔

اتا: ا۔ اَتَا ـُ اُتُوًّا و اِتَاءً الشجرُ: درخت میں پھل آنا، لگنا، بہت پھل لگنا۔ اِتَاءُ الأَرض: زمین کی پیداوار یا روئیدگی۔ الإِتَاوَة جمع اَتَاوَی: خراج۔

۲۔ اَتَا ـُ به و علیه: کی چغلخوری کرنا۔ الإِتَاوَة جمع اَتَاوِی: رشوت۔ اَتَوتُہُ اِتَاوَةً: میں نے اس کو رشوت دی۔

اِتَاوَة جمع اَتَاوَی: محصول، ٹیکس، خراج، باج۔

أتوبیس: بس، آٹو بس (موٹر بس)۔

اَتُومَاتِیکی: خودکار، خودحرکی، آپ چالو (Automatic)۔

اتی: ا۔ اَتَی ـِ اِتْیَانًا و اَتْیًا و اِتْیَانَة و مَاْتَاة: آنا۔ ۔ المكانَ: کسی جگہ حاضر ہونا۔ ۔ الرجلَ: کے پاس سے گزرنا۔ اِسْتَاْتَی الرجلَ: کو سست سمجھنا۔ سے

آنے کی درخواست کرنا۔ الأتِـيّ و الأتـاوِيّ: پردیسی، اجنبی، مسافر۔ سیلٌ اتیٌّ و أتاویٌّ: انجان جگہ سے آجانے والا اسیلاب۔ المَـأتـی و المَأتاۃ: سمت، جہت، کہا جاتا ہے: أتـی الأمـرَ من مأتـاہ او مأتـاتـہ: اس نے وہ کام اس کے ڈھب اور طریقہ سے کیا۔

۲۔ أتـی ـِ الشَیءَ: کسی چیز کو کرنا۔ — علی الشَیء: کو پورا کرنا، جاری و نافذ کرنا، اس کے آخر تک پہنچنا۔ أتی عَلَیہِ الدھرُ: کو زمانہ نے ہلاک کر دیا۔ أتی تَـأتِیَۃً و تَـأتِّیـا الماءَ: پانی کے بہاؤ کے لئے راستہ نکالنا۔ اتَی مُوَاتاۃً ہ علی الشیء: سے پرموافقت کرنا۔ — اِیتـاءً الیہ الشیءَ: کو کوئی چیز بھیجنا، کے کوئی چیز حوالے کرنا۔ — الرجلَ: کو بدلہ دینا، کے ساتھ چلنا (اگر یہ جارہا ہے)۔ — فلاناً لشیءٍ: کو کوئی چیز دینا۔ اسی سے ہے: آتِـنـا غـداءَنا: ہمیں ہمارا ناشتہ دے، دوپہر کا کھانا دے۔ تَـأتّـی الامُر: تیار ہونا، آسان ہونا۔ — للأمر: کی طرف مائل ہونا، کے لئے تیار ہونا۔ — لمعروفہ: کے درپے ہونا۔ — لہ: کو پیش آنا۔

○ اَتَـی ـِ اِتیَانًا و اَتیًا و مأتاۃً ہ یا الی: کے پاس آنا۔ — علی: کو اتفاقاً ملنا۔ — ہ یا الی: کسی جگہ پہنچنا۔ اتی بہ: کو لانا، آگے لانا، آگے بڑھانا، وجود میں لانا، بنانا، تخلیق کرنا، کو انجام دینا، بجالانا، پورا کرنا۔ — ہ ب: کو کوئی چیز دینا، پیش کرنا۔ — ہ کو کرنا، بجالانا، کی تعمیل کرنا، کو عمل میں لانا، کی تکمیل کرنا، (گناہ، جرم) کا ارتکاب کرنا۔ — علی: کا ذکر کرنا، کو ہلاک کرنا، تباہ کرنا، کو ختم کرنا، مکمل کرنا، کی تکمیل کرنا، کو تباہ کرنا، نیست و نابود کرنا، جڑ سے اکھیڑنا، کا استحصال کرنا، کا قلع قمع کرنا، کو دھوڈالنا، کو خارج کرنا، نکال دینا، کو رو میں بہا لیجانا، لیجانا، کو موقوف کرنا، منسوخ کرنا، سے پیچھا چھڑانا، پر جامع یا مکمل بحث کرنا، کو مکمل طور پر پیش کرنا، بالتفصیل پیش کرنا، کو تفصیل سے بیان کرنا۔ کما یأتی: جیسے کہ ذیل میں درج ہے۔ آتی علی آخـرہ: کو مکمل کرنا، ختم کرنا، کو آخر تک خرچ کرنا یا استعمال کرنا، اتی علی الاخضر و الیابس: ہر چیز تباہ کر دینا، تباہی مچانا۔ اتی البیوت من ابوابھا: صحیح طریقے سے غور کرنا، صحیح دروازہ کھٹکھٹانا۔ یُوتی مِـن قبلِ: (کی وجہ سے) اس کی جڑیں اندر ہی اندر کھوکھلی کی جارہی ہیں، کمزور کیا جارہا ہے، تباہ کیا جارہا ہے۔ آتـی ہ ب: کو کوئی چیز پیش کرنا، مہیا کرنا، دینا، بہم پہنچانا۔ — ہ: کے لئے مبارک، مسعود یا نیک شگون والا ہونا، مناسب حال ہونا، کے موافق ہونا، کی مدد کرنا، سے ہمدردی کرنا، کے لئے اچھا ہونا، کی تائید میں ہونا، کے لئے موزوں ہونا، مناسب ہونا (خوراک کا) کسی کو موافق آنا، راس آنا۔ اَتَـاہُ کُـلُّ شـیءٍ: ہر چیز اس کی تائید میں تھی، کیلئے اچھی نکلی، اسے پیش آئی۔ آتـی ہ ہ: کے پاس کچھ لانا، کو کچھ دینا، عطا کرنا، اَتَـی الزکـاۃ: زکوٰۃ دینا تَـأتّـی عَـن: سے وجود میں آنا، نکلنا، مشتق ہونا، پیدا ہونا، کا نتیجہ ہونا۔ — الی: تک جانا، پہنچنا، — کا کرنا آسان ہونا، کسی مشکل کے بغیر قابل عمل ہونا، قابل حصول ہونا، ترقی کرنا، اطمینان بخش ہونا۔ — فی: کو احتیاط یا نرمی سے کرتے رہنا۔ استاتی ہ: کو آنے کے لئے کہنا، کو آنے کی ترغیب دینا۔ مَـأتیٰ جمع مَآتٍ: آنے کی جگہ، پہنچنے کی جگہ، راستہ، راہ، وسیلہ، سبیل، رسائی، پہنچ، رسائی کا ذریعہ، گزرنے کا حق یا ذریعہ، دسترس جمع مَـآتٍ: اصل، اصل مقام، منبع، سرچشمہ، ماخذ، مقام ساخت، مقام پیدائش، وہ جگہ جہاں کوئی رہا ہو یا آیا ہو، وہ جگہ جہاں کسی چیز کا آغاز ہو، یا جہاں وہ ختم ہو۔ — آتٍ: آنے والا، آئندہ، ذیلی، ذیل کا الاسبوع الآتـی: آئندہ ہفتہ۔ کـالآتـی: حسب ذیل مُوآت و مُوَاتٍ: موافق، مفید، مفید مطلب، امید افزا، مناسب حال، سازگار، سعید، مبارک، مسعود، ٹھیک، درست، مناسب، موزوں، بروقت، برمحل، آسان، معقول آرام دہ، مناسب موقع۔

اث: أثَّ ـِ أثاثًا و اُثوثًا و أثاثۃً النباتُ او الشعرُ: پودوں یا بالوں کا گنجان اور گھنا ہونا۔ بکثرت ہونا۔ صفت: أثٌّ و أثِیثٌ جمع إثاث۔ أثَّثَ الفراشَ: بستر بچھانا، تیار کرنا — البیتَ: گھر میں نیا فرنیچر لگانا، گھر کو فرنیچر سے آراستہ کرنا۔ تَـأثَّثَ: مال دار ہو جانا، فرنیچر لگنا، خوش حالی نصیب ہونا۔ الأثـاث: فرنیچر۔ مال و دولت، ساز و سامان، ساز و یراق۔

○ اثَّ ـِ أثَاثۃً (بالوں، پودوں کا) بافراط ہونا، بکثرت اگنا۔ أثَّـثَ ہ کو تیار کرنا، لگانا، (کمرہ میں) فرنیچر لگانا، کمرہ کو فرنیچر سے آراستہ کرنا۔ تَـأثَّـثَ امیر یا دولتمند ہونا یا ہو جانا، اقبال مند ہونا، پھلنا پھولنا، فرنیچر سے آراستہ ہونا۔ اَثَـاث: فرنیچر، ساز و سامان ساز و یراق۔ تأثِیثٌ: فرنیچر لگانا، فرنیچر سے آراستہ کرنا۔ اَثٌّ و أثِیـث: بافراط، بکثرت اگنے والے (پودے، بال)۔

اثر ۱۔ اَثَـرَ ـُ اَثراً و اَثَارۃً و اُثرۃً الحدیثَ: حدیث (بات) بیان یا نقل کرنا صفت مفعولی: مأثور۔ السیفُ المأثُور: قدیم اور موروثی تلوار الأثر: جمع آثـار: کسی چیز کا اثر و نشان۔ سنت، حدیث، عِلـمُ الآثار عند المسلمین: اگلی قوموں کی چھوڑی ہوئی یادگاروں کی معرفت مثلاً ان کے مکانات، مجسمے اور سکے۔

۲۔ أثَـرَ ـِ اَثْراً و أثَارَۃً و اُثرَۃً و آثَر إیثاراً ہُ: کا اکرام و احترام کرنا۔ الأثـارۃ و الأثُرۃ جمع أثَـر و المَـأثَرَۃ و المَـأثُـرۃ جمع مـآثِر: موروثی شرافت و بزرگی، اچھا فعل۔ الأثِـیر جمع اُثَـراء: باعزت و باشرف۔ رَجُلٌ اُثیر: باعزت و باشرف آدمی۔

۳۔ أثِرَ ـَ اَثراً علیھم: اوروں کو نظر انداز کر کے اپنے لئے بہترین چیزیں چھانٹ لینا۔ آثَر ایثاراً ہ: کو پسند کرنا، فضیلت و برتری دینا۔ اِسـتـأثَرَ بالشیءِ علی الـغیـر: دوسرے کے مقابلہ میں اپنے لئے کوئی چیز مخصوص کر لینا۔ کسی چیز میں خود کو دوسرے پر ترجیح دینا۔ الأثَـرۃ: پسندیدگی، دوسرے کے مقابلہ میں اپنے لئے بہترین چیز پسند کرنا۔ خود کو دوسرے پر ترجیح دینا، انتہائی خود پسندی و خود غرضی۔

۴۔ اَثِرَ ـَ اَثراً علی الأمر: کا پکا ارادہ کرنا — للأمرِ: کسی کام میں یکسوئی کے ساتھ لگ جانا۔ — یفعلُ کذا: کو کرنے لگنا۔

۵۔ اَثَّرَ فیہ: میں اثر چھوڑنا، پر اثر انداز ہونا۔ آثَرَ اِیثاراً کذا بکذا: کے ذریعے کے پیچھے لگنا۔ تَـأثَّر و اِنْتَثَرَ منہ و بہ: سے متاثر ہونا، میں کا اثر پہنچنا صفت: متأثِّر۔ — فلاناً: کے نشان قدم پر چلنا، کی پیروی کرنا۔ الأثر جمع آثَـار و اُثُـور: کسی چیز کا اثر و نشان۔ (علـم الآثار: اگلی قوموں کی چھوڑی ہوئی یادگاروں کی معرفت جیسے مکانات، مجسمے، حنوط کی ہوئی چیزیں اور سکے وغیرہ۔ الأثری: آثار قدیمہ کا ماہر۔ لغۃ اثریۃ: آثار قدیمہ میں شمار زبان۔ — والإثر کہا جاتا ہے: خَرَجَ فی اَثَرِہِ و فی اِثْرِہ: وہ اس کے بعد نکلا۔ علی الأثَرِ: فوراً اور فی الحال۔) نشان۔ جیسے کہ اس ضرب المثل میں: یطلب اثراً بعد عین: وہ اصل کے بعد نشان ڈھونڈ رہا ہے (سانپ نکل گیا لکیر پیٹ رہا ہے)۔ الأثَـر و الأثُـر جمع آثـار و اُثُور زخم کا نشان۔ الأثارۃ و الأثَرۃ جمع اُثَر بقیہ علم۔ اُثیر: اثر عظیم چھوڑنے والا فـرسٌ اُثیـر: وہ گھوڑا جس کے کھروں کے نشانات بڑے ہوں۔ المـأثَرۃ و المـأثُرۃ جمع مـآثر: اچھا اثر چھوڑنے والا قابل تعریف فعل۔

۶۔ اسـتـأثَرَ اللّٰہُ بہ: اللہ تعالیٰ کا کسی کو دنیا سے اٹھالینا۔

وفات دینا۔ الأَثَر: مدت۔

۷۔ الأَثْر جمع أثُور و الأثِير جمع أثْرَاء: تلوار کا جوہر۔ الأَثِيـر (فلك): قدماء کے نزدیک نواں آسمان یا فلک (ف)۔ علماءِ طبیعات کی اصطلاح میں: اثیر (ایتھر) یعنی ایسا مادہ جو وزن کے تحت نہیں آتا اجسام میں سرایت کرتا ہے، جس کے تموج سے گرمی بڑھتی اور آواز دور تک جاتی ہے۔ الاثيرات الملحية: (ک) پھولوں، پھلوں اور روغنی مادوں میں موجود عضوی مرکبات الأَثْـرَجَة (ك): الکحل اور ایسڈ کا کیمیاوی عمل جس سے نمکیاتی اثیر اور پانی پیدا ہوتا ہے۔

○ أثَرَ ـُ أثْراً و أثَارَة ہ عن: کو سے یا کی سند سے نقل کرنا، بیان کرنا، أثَّـر في يا علي: پر اثر انداز ہونا، اثر ڈالنا، پر عمل کرنا، پر اثر کرنا، تاثر قائم کرنا، اثر رکھنا۔ آثَرَ ہ علی: کو پر ترجیح دینا، کو سے زیادہ پسند کرنا۔ ــــ ہ: کے لئے خصوصی پسند کا حامل ہونا، کو پسند کرنا، چاہنا، کا شائق ہونا، ــــ ان: کچھ کرنے کا انتخاب کرنا، کچھ کرنے کو دانشمندانہ، مناسب یا قرین مصلحت سمجھنا۔ ــــ ہ یا ہ: کی تعظیم کرنا، کا احترام کرنا، سے عقیدت رکھنا۔ آثَرَ نَفْسَهُ بالخير: اپنے لئے خیر کی آرزو کرنا، اپنے لئے سب سے بہتری کی امید ہونا۔ تَـأَثَّـر: متاثر ہونا، اثر ڈالا جانا، اثر پذیر ہونا۔ ــ ب / ل / من: سے جذبات ابھرنا، دل پر اثر ہونا ــب: سے اثر پذیر ہونا۔ ــ ہ: کے نقش قدم پر چلنا، کی مثال پر رد عمل کرنا، کی ریس کرنا ــ ہ: کے بارے میں مزید تجسس سے کام لینا، کو محسوس کرنا، سمجھنا۔ استـأثَرَ: اجارہ داری کا دعویٰ کرنا۔ ــ ب: کا اکیلا مالک ہونا، قابض ہونا، کی اجارہ داری رکھنا، کا مالک بن بیٹھنا، پر بلا شرکت غیرے قابض ہونا ــ ہ: کو پہلے ہی قبضہ میں لے لینا، (توجہ کو) منہمک کرنا۔

أَثَر جمع آثَار: لیک، راہ، آثار، نام و نشان، نشان، ہلکا سا اثر، چاشنی، (فنکار وغیرہ کا) ہاتھ، نقش، اثر، تاثر، عمل، حدیث، فنی تخلیق، قدیم یادگار۔ آثَـــار: آثار قدیمہ، اثریات، بقایا، نام و نشان، (مذہبی) برکات، یادگاریں عِلمُ الآثار: علم آثار قدیمہ اثریات۔ دارُ الآثـار: آثار قدیمہ یا اثریات کا عجائب گھر بـأثـر رَجْـعِـي: پچھلے زمانہ سے نافذ ہونے کی طاقت کے ساتھ۔ لا اَثَـر لَـه: غیر موثر، بے کار، بے سود، بے تاثیر۔ أَصْبَحَ أثَـراً بـعدَ عين: تباہ و برباد ہو جانا، مٹ جانا، یادوں کے سوا پیچھے کچھ نہ چھوڑنا۔ أعـاده أثـراً بـعد عين: کو مکمل طور پر تباہ کر دیا عـلـى أثَرِه وفي إثْرِه: کے قدموں کے نشان پر، کے پیچھے پیچھے، کے بعد، کے فوراً بعد، کے تھوڑی دیر بعد، پھر، اس کے بعد، بعد ازاں، عـلـى الأثَر: فوراً بعد، تھوڑی دیر بعد إثْرَ: کے فوراً بعد، کے بعد ہی۔ أَثَرِي: ماہر آثار قدیمہ آثَـارِي: ماہر آثار قدیمہ۔ آثَـارِي: قدیم۔ عـالـم أثَرِي: ماہر آثار قدیمہ لغة أثَرِية: مردہ زبان۔ اَثِر: خود غرضانہ، خود غرض، مطلبی، مطلب پرست۔ اَثَـرَة: خود غرضی، مطلب پرستی أَثِـيـر عـنـد: کے ہاں زیادہ پسندیدہ زیادہ ترجیح والا، نوازش یافتہ، منتخب، پسندیدہ، چیدہ، دقیقہ رس، عالی دماغ أثَارَة: بقیہ: باقی ماندہ، بچا کھچا، ہلکا سا سراغ، کھوج، علامت، نشانی، ذرہ، نقش قدم، مـأثَرة جمع مـآثِر: کارنامہ، کار عظیم، بہادری کا کام، جلیل القدر کام سـريـع التأثر: آسانی سے متاثر ہونے والا۔ اثر پذیر تَـــأثـريـة: مصوری یا بیان کا طریقہ جس میں مجموعی اثر پر زور دیا جاتا ہے، نہ کہ تفصیلات پر۔ اثریت المذهبُ التأثري: مصوری یا بیان کے مندرجہ بالا طریقہ والی تحریک۔ قول ما ثور اور كـلـمـة مـأثـورة: ضرب المثال، کہاوت، مثل، مقولہ۔ مُـؤَثِّر: اثر ڈالنے والا، عمل کرنے والا، کاری، کارگر، موثر، تیر بہدف، مجرب، پر اثر، دلنشین، دلگداز، رقت انگیز، پر درد، دل پر اثر کرنے والا، دلسوز، جذباتی۔

اثف: أثَفَ ـِ أثْفَاهُ: کے پیچھے جانا، کو طلب کرنا۔ اثَّفَ تَـأثِيـفًـا القِدرَ: ہانڈی کو چولہے پر رکھنا۔ تَـأثَّفَ الرجلُ المكانُ: کسی جگہ میں رہنا ـ القومُ الأمرَ وعـلـيـه: لوگوں کا کسی کام پر اکٹھا ہونا۔ الأُثْـفِيَّة او الإثْفِيَّة جمع أثَـافِي: پتھر جس پر ہانڈی رکھی جاتی ہے۔ جماعت۔ ثالِثَةُ الاثافي: پہاڑ کا ایک حصہ جس کے سامنے دو پتھر رکھ کر اس پر ہانڈی رکھتے ہیں۔ رماه اللّٰه ثالثة الاثافي: خدا کرے وہ بڑی مصیبت میں پڑے۔

○ أثْـفِيَّة جمع اَثَـافٍ: آتش دان میں لگی ہوئی لوہے کی تپائی، تپائی، تین پائے کی میز، چولہے کے تین پتھروں میں سے ایک جن پر ہانڈی رکھی جاتی ہے۔ ثَـالِثَةُ الاثاني: بیش قرار انعام والی فنکاری۔

اثل: ۱۔ اَثُـلَ ـُ و أثَلَ ـِ أثَالَةً و اُثُولاً: شرافت میں جڑ پکڑنا صفت أثِيل و مُؤَثَّل۔ أثَّلَهُ: کی اصل اور اس کی پاکیزگی واضح کرنا۔ ــــ المرءَ: کی تعظیم کرنا ــــ المـجدَ: بزرگی کی بنیاد رکھنا۔ تَـأثَّلَ: جڑ پکڑنا۔ الأَثَلَة و الأَثْلَة: اصل۔ الأثْلَة و الأَثَال و الأُثَال: موروثی مال، شرافت یا بزرگی، کہا جاتا ہے۔ نـحـتَ أثْلَتَهُ: اس نے اس پر عیب لگایا اور اس کو کم قدر کیا۔

۲۔ اَثَلَ ــــِ اُثُولاً و أثُلَ ــُ أثَالَةً: زمین میں جڑ پکڑنا صفت: اثيل و مُؤَثَّل۔ تَأثَّل: جڑ پکڑنا۔ ـ البئرَ: کنواں کھودنا۔

۳۔ أثَّلَ المالَ: مال کی زکاۃ دینا، مال کو بڑھانا۔ تَـأثَّل: جمع ہونا، ـ المالَ: مال کمانا اور اس کو بڑھانا الأَثَلَة و الأَثْلَة: گھر کا ساز و سامان۔ ساز و یراق۔

۴۔ الأَثْل واحد أثْلَة: جمع اَثَـلات و آثال و اُثول: جھاؤ کا درخت۔

○ أَثَلَ ــــِ اَثَالَة و اُثُولاً: مستحکم ہونا، مضبوط ہونا۔ اَثَّل: دولتمند ہو جانا۔ تَأثَّلَ: مستحکم ہونا، مضبوط ہونا، دولتمند ہو جانا۔ أثْل جمع اُثُول: اسم جنس واحد اثْلَة جمع اَثَـلات: سمندر کے کنارے کی ایک جھاڑی جس پر سفید اور گلابی پھول آتے ہیں اور جس کے پتے نرم ہوتے ہیں۔ أثِيـل و مُؤَثَّـل: جس کی بنیاد گہری ہو شریف الاصل، خاندانی۔

اثم: أثِـمَ ـَ إثْمًا و أثَمًا و أثامًا و مَأثمًا: گناہ کرنا، ناجائز کام کرنا صفت: أثِيم: جمع أثَـماء و آثِم جمع اَثَـمَة ـ اَثَمَ ـُ أثْمًا اللّٰهُ فلاناً في كذا: اللہ تعالیٰ کا کسی کو کسی چیز میں گناہ گار ٹھہرانا اور سزا دینا أثَّـمَـهُ: کی طرف گناہ منسوب کرنا۔ آثَـمَـهُ: کو گناہ میں مبتلا کرنا۔ تَـأثَّمَ: گناہ سے بچنا، رکنا، گریز کرنا۔ الإثْم جمع آثَـام: ناجائز کام، خطا جرم، گناہ الـمَـأثَـم و المَأثَمة جمع مَآثم: گناہ، جرم خطا، ناجائز فعل۔

○ أثِـمَ ــَ إثْماً و أثَماً و مَأثَماً: گناہ کرنا، غلطی کرنا، چوک جانا۔ تَـــأثَّــم: گناہ سے بچنا، معصیت سے اجتناب کرنا، اپنے آپ کو حد کے اندر رکھنا، رکنا، ہچکچانا۔ إثْـــم جمع آثَــــام: گناہ، جرم، خباثت۔ مَأثَم جمع مَآثِم: بمعنی اِثم۔ تأثِيم: بمعنی إثم۔ آثِم جمع أثَمَة و أثِيم جمع أُثَماء: گنہگار، مجرم، بُرا، بد، فاسق، بد اعمال، بدنیت۔

○ اِثْمِد: سرمہ۔

اثن: الأثْنُولَوجِيا: علم الانسان، انسانی نسلوں کی خصوصیات اور ان کے باہمی تعلقات کا علم۔ (ethnology)

○ اَثِير: ایتھر (ether)

○ اثينا: ایتھنز Athens

○ أثْيُوبيا: ایتھوپیا Ethopia أثْيُوبي: ایتھوپیا کا (باشندہ) جمع أثْيُوبِيُون البلاد الأثْيُوبِيَة: ایتھوپیا (Ethopia)

اثا: أثا ـُ أثْواً و إثَاوَةً به و أثَي ـِ أثْياً و إثَايَةً به: کی چغلی کھانا، پر تہمت لگانا۔ تَـأثّوا و تآثوا: بادشاہ کے

پاس مقدمہ لیجانا۔ المَأْثِيَة و المَأْثَاة جمع مَآثٍ: چغل خوری۔

اج: ۱۔ أَجَّ ـُ أُجُوجًا الماءُ: پانی کا کھارا اور کڑوا ہونا۔ آجَّ الماءَ: پانی کو کھارا اور کڑوا بنانا۔

۲۔ أَجَّ ـُ أَجِيجًا: (آگ کا) بھڑکنا، شعلہ مارنا صفت: أَجَّاج و أَجُوج۔ أَجَّجَ النارَ: آگ کو بھڑکانا۔ تَأَجَّجَ و تَاَجَّ و إِئْتَجَّ: بھڑکنا، شعلہ زن ہونا۔ ـ ت النارُ: آگ کا سخت گرم ہونا۔ الأَجَّة جمع إِجَاج: گرمی کی شدت إِشْتَدَّتِ اجَّةُ الصيف: موسم گرما کی گرمی کا تیز ہونا۔ الأَجِيج: گرمی کی شدت۔ اجيج النار: آگ کی شدت۔

۳۔ أَجَّ علی العدوِّ: دشمن پر حملہ کرنا۔ الأَجَّة و الأَجِيج: شور، چلنے کی آہٹ، اجيجُ القوم: لوگوں کا شور۔ اجيج الماء: پانی بہنے کی آواز۔

○ أَجَّ ـِ أَجِيجًا: جلنا، بھڑکنا، شعلہ زن ہونا، روشن ہونا (آگ کا)۔ أَجَّجَ ہ: آگ روشن کرنا، جلانا، سلگانا، لگانا۔ تَأَجَّج: بمعنی أَجَّ ماءٌ أُجَاج: کڑوا، کھارا پانی۔ أَجَّاج: گرم، روشن، شعلہ زن، جلتا ہوا، مُتَأَجِّج: جلتا ہوا، شعلہ زن، نہایت گرم۔

☆ أَجْبِيَة: Horologium۔ وقت بتانے کا آلہ۔

اجد: اَجَدَ و آجَدَ و أَجَّدَهُ: کو قوی اور مضبوط کرنا۔

أُجُد: قوی (مونث) ناقةٌ أُجُد: مضبوط اونٹنی۔ الإجَاد (ب): چھوٹا طاق۔ المُؤَجَّد: مضبوط کیا ہوا۔ بِناءٌ مُؤَجَّد: مضبوط عمارت۔ ثوبٌ مُؤَجَّدُ النسِيج: مضبوط بنا ہوا کپڑا۔

اجر: ۱۔ اَجَرَ ـُ أَجْرًا و إِجَارةً و آجَر إيجارًا الرجُلَ علی كذا: کو کا بدلہ دینا، کو کی مزدوری دینا۔ إِئْتَجَرَ: صدقہ کرنا، خیرات کرنا، مزدوری مانگنا۔ الأَجْر جمع أُجُور و آجار: ثواب، انعام، معاوضہ، مزدوری۔

۲۔ آجَرَ مُواجَرَةً و إِسْتَأْجَرَ الرجُلَ: کو مزدور بنانا۔ الإجَارَةَ والأُجْرَة جمع أُجَر: مزدوری۔ الأَجِير: مزدور۔ ج أُجَراء۔

۳۔ آجَرَ إيجارًا الدارَ فلانًا و من فلان: گھر کو کسی کو کرایہ پر دینا صفت مُؤْجِر (نہ کہ مُوَاجِر) إِسْتَأْجَرَ الدارَ: گھر کو کرایہ پر لینا۔

۴۔ أَجَرَ ـِ أَجْرًا و أَجَارًا و أُجُورًا العظمُ: ہڈی کا جڑ جانا۔ ـ العظمَ: ہڈی کو جوڑنا۔

۵۔ أَجَّرَ الطينَ: مٹی کو پکانا، مٹی کو پکا کر اینٹ بنانا۔ الآجُرَّة جمع الآجُرّ: اینٹ، عام لوگ اسے قرمید کہتے ہیں۔

○ اَجَرَ ـُ أَجْرًا ہ: کو انعام دینا، بدلہ دینا، اجر دینا، معاوضہ ادا کرنا، أَجَّرَ ہ: کو کرایہ پر دینا، پٹے پر دینا، ٹھیکہ پر دینا، کرائے پر اٹھانا۔ أَجَّرَ نفسَهُ: اپنے آپ کو بھاڑے پر دینا۔ آجَرَ ہ: کو کرایہ پر دینا، پٹے پر لینا، کرایہ پر لینا۔ ـ ہ: کو اجرت پر رکھنا۔ إِسْتَأْجَرَ ہ: کو کرایہ پر لینا، کو مزدوری پر رکھنا۔ اَجْر جمع أُجُور: مزدوری، تنخواہ، محنتانہ، انعام، معاوضہ، ہرجانہ، مشاہرہ، اجرت، قیمت، فیس، محصول۔ أُجُورُ السفر: سفر کا کرایہ۔ أُجْرَة: کرایہ، امکانی کرایہ، اُجرت، قیمت، محصول، فیس، مقررہ محصول (سرکاری) خرچ، محصول ڈاک، اُجْرةُ البريد: محصول ڈاک اجرةُ النقل: نقل و حمل کے اخراجات، کرایہ، بھاڑا، چھکڑے کا کرایہ، بار برداری کا خرچ۔ اَجِير جمع أُجَراء: بھاڑے کا ٹٹو، کام کرنے والا، مزدور، دیہاڑی پر مزدوری کرنے والا، ملازم، اَجِيرَة: کام کرنے والی عورت، کارخانہ میں کام کرنے والی، عورت مزدور، ملازمہ۔ تَأْجِير: کرایہ پر دینا، مَشْرُوعُ التَأْجِير والإعَارة: Lend Lease Act۔ إيجار جمع ايجارات: کرایہ، کرایہ پر دینا، لِلْإيجار: کرایہ پر، کرائے کیلئے۔ إِجَارَة جمع إجارات: کرایہ، کرایہ پر دینا، إِسْتِئْجار: کرایہ، پٹہ، لگان داری کی مدت یا شرائط۔ مَأْجُور: تنخواہ دار ملازم، منفعت بخش طور پر ملازم رکھا ہوا، بھاڑے کا سپاہی، محض پیسے کے لالچ میں کام کرنے والا، زرخرید، روپے پر بکا ہوا، بھاڑے کا ٹٹو، ضمیر فروش، کرایہ پر لیا ہوا، رشوت دیا ہوا۔ مُؤَجِّر جمع مُؤَجِّرون: مالک مکان، زمین دار، پٹے پر دینے والا۔ مُسْتَأْجِر: پٹے پر لینے والا، کرایہ دار، ملازم رکھنے والا۔ آجُرّ (واحد آجُرَّة) پکی اینٹ۔

اَجْزَاجی جمع اجزاجية: پنساری، عطار، دواساز، دوا فروش۔ اجزا خانہ: دواؤں کی دکان، عطار خانہ، عطار کی دکان۔

اجص: الإجَّاص واحد إجَّاصَة (ن): آلو بخارے کا درخت، زرد آلو کا درخت، آلو بخارا، زرد آلو۔

○ إِجَّاص: ناشپاتی، ناشپاتی کا پیڑ۔

اجل: ۱۔ أَجَلَ ـِ أَجْلًا عليه شرًّا: کے خلاف شر اٹھانا۔ الأَجْل: أَجَلَ کا مصدر پہلے اسے برائی کی وجہ بتانے کے لئے استعمال کیا جاتا تھا بعد ازاں ہر کام کے سبب کے معنی میں لیا جانے لگا۔ کہا جاتا ہے: مِن أَجْلِك و لأَجْلِك فعلتُ هذا: یہ میں نے تمہاری وجہ سے کیا۔

۲۔ أَجِلَ ـَ أَجَلًا: دیر کرنا، تاخیر کرنا۔ أَجَّلَ الشيءَ: کی مدت مقرر کرنا، کو مہلت دینا، ملتوی کرنا۔ أَجَّلُوا الاجتماع: انہوں نے جلسہ ملتوی کر دیا۔ تَأَجَّلَ: پیچھے رہنا، مہلت مانگنا۔ إِسْتَأْجَلَ: تاخیر چاہنا، مہلت طلب کرنا الأَجَل جمع آجال: موت، موت کا وقت۔ الآجِل و الآجِلَة: دیر سے ہونے والا۔ آخرت۔ التَأْجِيل: تاخیر۔ تأجيل الجلسة او المحاكمة: جلسے یا عدالتی کارروائی کا التواء۔

۳۔ أَجِلَ ـَ أَجَلًا: گردن کے درد میں مبتلا ہونا صفت: اَجِل و أَجِيل۔ أَجَّلَ الرجُلَ: کی گردن کے درد کا علاج کرنا۔ الإجْل: گردن کا درد۔

۴۔ أَجَلْ: ہاں

۵۔ الإجْل: نیل گائیوں کا گلہ۔

○ أَجِلَ ـَ اَجَلًا: ہچکچانا، دیر کرنا، سستی کرنا، دیر لگانا۔ أَجَّلَ ہ إلی: کو تک موخر کرنا، ملتوی کرنا، ٹالنا، موقوف رکھنا، میں تک تاخیر کرنا، کو تک لٹکائے رکھنا، روکے رکھنا۔ تَأَجَّلَ إلی: تک ملتوی ہونا، موخر ہونا، موقوف رکھا جانا، ٹلنا، إِسْتَأْجَلَ ہ: کو ملتوی کرنے کی درخواست کرنا، کو موخر کرنے کی کوشش کرنا۔ اَجَل: ہاں، بے شک، یقیناً، لِأَجْلِ یا مِن اَجْلِ: کی وجہ سے، کے باعث، کے سبب سے، کے لئے، کے واسطے، کی خاطر لأَجْلِ أن: تاکہ۔ مِن اجلِ هذا: اس لئے، لہٰذا، اس وجہ سے، اس سبب سے۔ أَجَل جمع آجال: مقررہ وقت، تاریخ، آخری مدت، موت کا وقت، تاخیر، مہلت، بالأَجَل: ادھار، قرض پر۔ قصيرُ الأَجَل: مختصر مدت کا الی اجَلٍ غيرِ مُسَمًّی: غیر معینہ مدت تک یا کے لئے، آئندہ اطلاع تک۔ آجِل: موخر، بہت طول پکڑ جانے والا، تاخیری، موقوف رکھا ہوا، بعد میں، آئندہ ہونے والا، مستقبل کا۔ عاجلا او آجلاً اور في عاجِلِهِ او آجِلِهِ: جلد یا بدیر، دیر سویر، کبھی نہ کبھی، في العَاجل و الآجِل: اب اور آئندہ۔ الآجِلة: آخرت مُؤَجَّل: موخر، دیر سے، ملتوی، تاخیری، مقررہ وقت میں، آخری مدت میں۔

اجم: ۱۔ أَجَمَ ـِ أَجْمًا و أَجِيمًا النهارُ: دن کا سخت گرم ہونا۔ تَأَجَّمَ النهارُ: دن کا سخت گرم ہونا ـ عليه: پر غضبناک ہونا۔

۲۔ تَأَجَّمَ الأَسَدُ: شیر کا جھاڑی میں داخل ہونا الأَجَمَة جمع أَجَم و أُجُم و جمع آجام: شیر کے رہنے کی جگہ، گنجان درخت، جھاڑی الأُجُم جمع آجام: قلعہ۔

○ اَجَمَة: (اسم جنس) اَجَم جمع اَجَمَات و أُجُم و آجَام: گنجان جھاڑیاں، جنگل، درختوں کا جھنڈ، درختوں اور جھاڑیوں کا علاقہ۔ نرسل، سرکنڈے۔

اَجَمِيَة: ملیریا بَعُوضَة الاجمية: ایک قسم کا مچھر

مونث اُولات ہے جس کا واحد ذات ہے۔ آپ کہتے ہیں: جائنی اُولُو العلم و اُولاتُ الفضل: میرے پاس علم والے اور فضل والیاں آئیں۔

○ أَوَّل مونث اُولٰی جمع اوّلون و اوائل: پہلا، اگلا، سب سے اگلا، نمایاں، خاص الخاص، صفت اول میں، پہلے درجے میں، سب سے اول، بہت یا سب سے زیادہ یا سب سے بڑھ کر یا نہایت یا غائت درجہ اہم، اعلی، بڑا، عمدہ، صدر، بڑا اہم، پیش پیش، سربرآوردہ عظیم، فراخ، کشادہ، اہم، ضروری، مقدم، سب سے اہم، مرکزی، حقیقی، اصلی، پہلا حصہ، آغاز، ابتداء، پہلے، پیشتر، پیشین، سابق، متذکرہ بالا، پہلے بیان کیا ہوا۔ الانسانُ الاوّلُ: ابتدائی انسان۔ طبیبٌ اوّلُ: طبیب اعلی (physician -in -chief)

الأوّلون والاوائل: باپ دادا، آباواجداد، گزشتہ نسلیں، اسلاف، الاوائل الشهر: کسی مہینہ کے پہلے دس دن، مہینہ کا شروع لِأوّلِ مرّةٍ یا للمرة الاُولٰی: پہلی بار، پہلی مرتبہ، مِن اوّلِهِ و من اوائلِهِ: اس کی شروعات سے۔ اس کی ابتداء ہی سے، شروع ہی سے مِن اوّلِهِ الی آخرِهِ: شروع سے اخیر تک، الف سے یے تک۔ اوّل الامر: شروع میں۔ الاوّل فالاوّل: ہر بار پہلا دستیاب اَوّلَ مَا: جس لمحے، جبھی، کے شروع ہی میں اکثر مِن الأوّل: پہلے سے زیادہ أوّلًا پہلے، اوّلاً سب سے پہلے، شروع میں أوّلاً بأوّلٍ أوّلاً فأوّلاً: بتدریج، یکے بعد دیگرے، ایک ایک کر کے تھوڑی دیر میں، کچھ دیر بعد، جلدی۔ أوّلاً و أخيرًا و أوّلاً و آخرًا: پہلے اور آخر میں، سب سے پہلے اور سب سے آخر، سب ملا کر، کل، فی الجملہ، بحثیت مجموعی، صرف اور صرف، محض، نرا۔ اوّلی: اول نمبر، پہلا، سب سے اچھا، بہترین، اصلی، ابتدائی، پہلا، اہم، سب سے بڑا۔ اوّلین بسیط، جوہری، عنصری، بنیادی، مرکزی، ضروری، اساسی، اول، اعلی، بڑا، خاص، عمدہ، صدر، سربرآوردہ، ابتدائی، قدیم، قدیمی، ابتدائی ادوار کا، اپنی اصلی شان والا، بدعتوں سے خالی، مدرسة اوّلية: ابتدائی مدرسہ، گریڈ سکول، مواد اوّلية: خام مال، خام سامان عددٌ اوّلي: مفرد عدد فاتورة اوّلية: بیجک جس میں بھیجے گئے سامان کی تفصیل ہوتی ہے۔ اور عموماً گاہک کو سامان سے پہلے بھیجا جاتا ہے (pro forma invoice)

اوّلِيّة: جمع اوّليات بنیادی سچائی، بدیہیات میں سے ایک بدیہی، ابتدائی لازمی، جزء، لازمی جز، جزو ترکیب، عنصر، پیش روی، برتری، تقدیم، سبقت، ترجیح، فوقیت، اوّلیت، تقدم، ضروری ہونا۔

اَيِّل و اُيَّل جمع ايائل: ہرن۔ ايالة جمع ايالات: صوبہ، شاہ کی قائمقامی (کا منصب یا عرصہ وغیرہ) نیابت شاہی، منتظمین سلطنت، ايلُولة: دستاویزات، ملکیت، مَآل: انجام، انتہاء، حد، نتیجہ، ماحصل، حاصل، خاتمہ، اختتام، معلول۔ فی الحال و فی المآل: اب اور آئندہ تاويل جمع تاويلات: تشریح، توضیح، تعبیر، تصریح، بیان، مطلب، مفہوم۔

اولاء، اولئك و اولائك: یہ، وہ (ذا و ذلك کی جمع)

○ اولمبی: اولمپک olympic الالعاب الاولمبية: اولمپک کھیلیں اولمباد: اولمپک کھیلوں کے انعقاد کا موقع۔

○ اولو: (ذو کی جمع): مالکان، قابضان، لوگ، اولو الامر: حکام طاقت ور رہنما۔ اولو الحل و العقد: حکام اولو اشأن: ذمہ دار لوگ۔

آم ۱۔ آمَ ـُـ اَوْمًا: کو شدت کی پیاس لگنا اَوَّمَهُ: کو پیاسا کرنا۔ الأُوام: پیاس۔

۲۔ آمَ ـُـ أَوْمًا و اِيامًا و اُيامًا النحلَ و عليها: چھتے کے نیچے دھواں کر کے شہد کی مکھیوں کو اڑانا تا کہ شہد حاصل کیا جائے۔ الأُوام: دوران سر الإيام جمع أيُم: دھواں۔

۳۔ اُومنيبُس: اومنی بس، بس۔

○ اوم: برقی مزاحمت کی اکائی۔

آن ۱۔ آنَ ـُـ اَوْنًا على نفسه: اپنی جان پر نرمی کرنا۔ الأَون: نرمی، آرام، سکون۔

۲۔ اوّنَ و تَأوّنَ الرجلُ: سنجیدہ و پروقار ہونا الأَوْن: باوقار رفتار سے چلنا۔ الآن و الأوان جمع آوِنَة: وقت۔ الآنَ: ابھی، اس وقت۔ آناء الليل: رات کی گھڑیاں۔

آن: وقت الآنَ: اب فی آن اور فی آن واحدٍ: اسی وقت، بیک وقت، ساتھ ہی، مِن آن الی آخر: وقتاً فوقتاً۔ مابین آن و آخرَ: اور آنًا بعد آن: بعض اوقات، کبھی کبھی، کبھی کبھار، آنًا فآنًا: بتدریج تھوڑی دیر میں، کچھ دیر بعد، جلدی، آہستہ آہستہ، دھیرے دھیرے۔ آنًا ...... و آونةً: بعض اوقات، بعض اوقات، کبھی، کبھی۔ قبلَ الآن: پہلے، پہلے زمانے میں۔ للآن اور حتّی الآن: اب تک۔ بعدَ الآن: اب سے، آج سے، آج کے بعد، آئندہ، مستقبل میں۔ من الآن فصاعدا: بمعنی بعدا الآن آنئذٍ: اس دن، اس وقت، تب۔ آنذاك: اس وقت، تب۔

اَوْن: سکون، سکوت، خاموشی، ٹھہراؤ، وقار، متانت، نرمی، شائستگی، شرافت، حلم، بردباری، اوان جمع آوِنَة: وقت، قبلَ اوانِهِ: قبل از وقت۔ فی اوانِهِ: صحیح وقت پر، بروقت، برمحل۔ فی غیر اوانِهِ: غلط وقت پر، قبل از وقت، بے موقع، بے محل۔ بين الآونة: وقتاً فوقتاً بين الآونةِ والاخرى یا آونةً بعد اخرى: بعض اوقات۔ آونةً..... و اُخرى: بعض اوقات، بعض اوقات۔ فاتَ الاوانُ: ضرورت سے زیادہ یا ناقابل یقین حد تک دیر ہو چکی ہے۔ وقت ہاتھ سے نکل چکا ہے۔ آنَ الاوانُ: وقت آ گیا ہے۔ ـــ لِ: یہ کچھ کرنے کا وقت ہے۔

○ اونباشی: نائک corporal۔

آه: آهَ ـُـ اَوْهًا و اَوَّهَ و تأوّهَ: آہ کرنا، دردمند ہونا۔ الأوّاه: بہت آہیں بھرنے والا۔ الآهة: آہ۔ لال بخار

○ آهَ ـُـ اَوْهًا و اَوَّهَ: کراہنا، ہائے ہائے کرنا، آہ و زاری کرنا، آہیں بھرنا، واویلا کرنا۔ تأوّه: کراہنا، ہائے ہائے کرنا، آہ و زاری کرنا، آہیں بھرنا، واویلا کرنا۔ ـــ لِ: کیلئے آہیں بھرنا۔ آہ کہنا۔ اوّه: اف، ہائے ہائے، توبہ، آهٍ و آهًا و اواهٍ: اف، ہائے، ارے، توبہ، آهة جمع آهات: آہ، کراہنا، تحسین و مدح کی آہیں۔ وجد اور چیخ و پکار، تأوّه: کراہنا، آہ و زاری کرنا، آہیں بھرنا، تحسینی کلمات، دردناک آواز، کراہ، لمبی دردناک چیخ۔

اوی ۱۔ أوَى ـِـ اَوْيَةً و ايّةً مَأْوِيَةً و مَأْواةً له: پر نرم دل ہونا، ترس کھانا، رحم کرنا۔ إئتوى و اتّوى له: پر ترس کھانا۔

۲۔ أوَى ـِـ أُوِيًّا و إواءً البيت و إلى البيت: گھر میں اترنا، گھر میں ٹھکانا لینا۔ آوى و أوّى ہُ البيتَ و الى البيت: کو گھر میں اتارنا۔ تأوّت و تأوّت الطيورُ: پرندوں کا اکٹھا ہونا۔ إئتوى و اِتّوى: بمعنی أوى۔ المأوى و المأواة: جائے پناہ۔

۳۔ الآية جمع آيٌ و آيات: علامت۔ ـ من الكتاب: قرآن کریم کی ایک آیت، عبرت۔ آيةُ الرجل: آدمی کا وجود، کہا جاتا ہے۔ خرج القوم بآيتهم: قوم پوری جماعت لے کر نکلی اور اپنے پیچھے کچھ نہ چھوڑا۔

۴۔ ابن آوى جمع بناتُ آوى (ح): گیدڑ۔ بعض اس کی کنیت ابوزہرہ بتاتے ہیں۔

○ اَوى ـِـ الى: کسی جگہ پناہ ڈھونڈنا، بستر پر جانا، کسی جگہ جانا۔ ـ ہ/ ہ کو پناہ دینا، کی رہائش کا انتظام کرنا، کو کمرہ دینا، کو جگہ دینا، ٹھہرانا، کے قیام کا انتظام کرنا، کو رکھنا، کا بطور مہمان استقبال کرنا، آوَاہ کو پناہ دینا، کی

رہائش کا انتظام کرنا، کو کمرہ دینا، کو جگہ دینا، ٹھہرانا، کے قیام کا انتظام کرنا، کا بطور مہمان استقبال کرنا، آوی إلی: کسی جگہ پناہ تلاش کرنا، کسی جگہ جانا۔ ہ: کو پناہ دینا، کی رہائش کا انتظام کرنا، کو رکھنا، کے قیام کا انتظام کرنا، اِیواء: جگہ، جائے سکونت، مہمان خانہ، شب باشی کی جگہ، رات کاٹنے کی جگہ، پناہ دینا، جگہ دینا، مَاوِیٰ جمع مآوٍ: جائے پناہ، پناہ گاہ، پناہ، مسکن، قیام گاہ، فرودگاہ، جائے آرام، گھر، مکان، رہنے کی جگہ، آیة جمع آی و آیات: علامت، نشانی، معجزہ، اعجوبہ، حیرت انگیز شے یا بات، نمونہ، مثال، مثل، کمال، شاہکار، قرآنی آیت۔ (آی الذکر الحکیم: قرآن حکیم کی آیات)، کسی کتاب کی عبارت، جو کہا جائے، قول مقولہ، لفظ، آیات: (محبت، شکرگزاری وغیرہ کی) انتہائی سنجیدہ یقین دہانیاں۔

ای ا۔ اَی: حرف نداء جیسے اَیْ زیدُ: اے زید! حرف تفسیر بمعنی یعنی رأیتُ غضنفراً اَیْ أسدا: میں نے غضنفر یعنی شیر دیکھا۔

○ اِیْ: ہاں (واللہ کے ساتھ): ہاں، بے شک، ہاں، اللہ کی قسم)۔

۳۔ اَیّ: شرطیہ ہے دو فعلوں کو جزم دیتا ہے۔ جیسے: أَیًّا تضربْ اضربْ: جس کو تو مارے گا میں ماروں گا۔

۲۔ استفہام کے لئے جیسے: اَیُّکُمْ اتیٰ؟: تم میں سے کون آیا؟

۳۔ اسم موصول کے طور پر جیسے: سَلِّمْ عَلیٰ اَیُّهم افضل: جوان میں افضل ہے اس کو سلام کرو۔

۴۔ کمال کے معنی پر دلالت کرنے کیلئے جیسے: زیدٌ رجلٌ اَیُّ رجلٍ: زید کامل مرد ہے۔ (مردانہ صفات میں کامل ہے)۔

۵۔ منادی معرف باللام کے شروع میں تنبیہ کیلئے جیسے یا ایها الرجُلُ و یاایتها المرأةُ (اے آدمی! اے عورت۔ اس کے بعد اگر اسم جامد ہو تو مثال کے طور پر اس کا بدل ہوتا ہے اور اگر مشتق ہو تو اس کی صفت ہوتا ہے جیسے یا ایها الفاضل: اے مرد فاضل!

ایا: اِیَّا: ضمیر منفصل منصوب سے تمام ضمائر نصب ایسے حروف کے ذریعے متصل ہوتے ہیں جن سے صاحب ضمیر کی تمیز مراد ہو جیسے: اِیَّانا و اِیَّاکم و اِیَّاهُ الخ: ہم سے ہی، تم سے ہی، اس سے ہے۔ اِیَّاکَ نعبدُ: ہم تمہاری ہی عبادت کرتے ہیں۔

۲۔ أَیَا: حرف ندا۔ منادی بعید کیلئے آتا ہے اور کبھی اس کی ہمزہ کو ھ سے بدل کر ھَیَا کہا جاتا ہے۔

۳۔ اَیّار: شمسی سال کا پانچواں مہینہ یعنی مئی عربی میں اسے مَایوَ بھی کہتے ہیں۔ سریانی لفظ ہے۔

○ اَیّ مونث اَیَّة: جو، جونسا، کونسا؟ کیا؟ کیسا، کس قسم کا؟ جو کوئی، جو بھی، جو بھی ہو، جو کوئی، کوئی بھی ہو، کوئی، ہر ایک کچھ ہی کیوں نہ ہو۔ (نفی کے ساتھ) نہ، نہیں۔ أَیُّما: جو بھی، جو کچھ بھی، کچھ بھی کیوں نہ ہو۔ اَیًّا کان، اَیَّةً کانت: جو کوئی بھی وہ (مرد، عورت) ہے، کون یا کونسا (مرد یا عورت) ہی کیوں نہ ہو، اَیُّ مَن کان: جو بھی ہو کوئی بھی ہو، جو کوئی، جو بھی، چاہے کوئی بھی۔ علیٰ اَیِّ حالٍ: بہرصورت، بہرکیف، بہرحال، ہرصورت میں، کچھ بھی کیوں نہ ہو، اَیُّ واحدٍ: کوئی ایک اِنَّ لَهُ شَأنًا اَیَّ شانٍ: یہ اہم ہے اور کتنا اہم یعنی یہ انتہائی اہمیت کا حامل ہے۔ اُعْجِبَ بهِ اَیَّما إعْجابٍ: اس نے اس کی کتنی زیادہ تعریف کی، اس نے اس کی بہت ہی تعریف کی۔ اَقْبَلَ علیه اَیَّما اقبالٍ: اس نے اس میں بہت زیادہ دلچسپی لی۔

○ اِیّاکَ أنْ: خیال رکھنا کہ نہ، محتاط رہنا کہ نہ، اِیّاکَ و ایاکَ مِن: سے بچنا۔

ایب: اِیْبِیکا: (ن طب) قے کی دواء جو جنوبی امریکہ کے ایک پودے کی جڑوں سے بنائی جاتی ہے۔

آد: آدَ یَئِیدُ أیدًا و آدًا: مضبوط ہونا، سخت ہونا۔ أَیَّدَ تأییدًا و آیَدَ مُؤَایَدَةً: کو قوی کرنا، ثابت کرنا، صفت: مُؤَیَّد و مُؤَیِّد صفت مفعولی: مُؤَیَّد و مُؤَیَّد۔ تَأَیَّدَ: قوی ہونا۔ الآدُ و الأَیْد: قوت، الإیاد: ہر وہ شے جس سے کوئی چیز قوت پکڑے۔ (إیادُ الجیش: فوج کا دایاں اور بایاں بازو۔ میمنہ، میسرہ) محفوظ پہاڑ، الأَیِّد قوی۔

۲۔ الإیاد: پردہ، پناہ، ہوا۔ المُؤَیِّد جمع مآوِد و مَوائِد: مصیبت، بڑا معاملہ۔

۳۔ اِیدِیُولُوجیا: علم تصورات، نظریہ، نظریات، نظریاتی بنیاد، نظریاتی نظام (idealogy)۔

○ اَیَّدَ ہ / ہ: (شخص، دعوی، تمنا وغیرہ) کی حمایت کرنا، مدد کرنا، کی تائید کرنا، کی ہمت بڑھانا، کی حوصلہ افزائی کرنا۔ —— ہ: (خبر فیصلہ وغیرہ کی) تصدیق کرنا، توثیق کرنا، تَأَیَّدَ: حمایت کیا جانا، مدد کیا جانا، تائید کیا جانا، حوصلہ افزائی کیا جانا، تصدیق کیا جانا، توثیق کیا جانا، تأیید: تصدیق، توثیق، امداد، اعانت، مدد، تائید و حمایت، سہارا، پشت پناہی تأییدًا لِ: کے حق میں in support of

اَیدرُوجین: ہائڈروجن hydrogen قُنْبُلَةٌ اَیْدرُوجینیة: ہائڈروجن بم۔

○ اَیْر جمع اُیُور: عضو تناسل، آلت۔

○ ایران: ایران، فارس (ملک کا نام) ایرانی: ایرانی فارسی (جمع ایرانیون: ایرانی، اہل فارس)۔

○ اِیرلَنْدَا: آئرلینڈ Ireland (ایک ملک کا نام) ایرلندی: آئرش، آئرلینڈ کا باشندہ جمع ایرلندیون: آئرلینڈی، آئرش۔

○ ایریال: ایریل۔ انٹینا aerial، antena

ایس: أَیِسَ یَیْأَسُ إیاسًا منه: سے ناامید ہونا صف: آئِس: أَیَّسَ و آیَسَ إیئَاسًا هُ: کو ناامید کرنا۔ الآئِسة: پچاس یا پچپن سال سے زائد عمر کی عورت۔

○ اَیِسَ —— اِیاسًا من: کے بارے میں امید کا دامن ہاتھ سے چھوڑ دینا، مایوس ہوجانا۔ اِیاس: ناامیدی، مایوسی، یاس، قنوط۔

○ ایشرب: کمربند، پٹکا (فرانسیسی لفظ)

آض: آضَ یَئِیضُ ایضًا: ہونا، کہا جاتا ہے۔ آض سواد شعرہ بیاضًا: اس کے بالوں کی سیاہی سفیدی میں تبدیلی ہوگئی۔ یعنی اس کے بال سفید ہوگئے۔ —— لوٹنا، ایضًا: بھی۔ کہا جاتا ہے۔ فعله ایضًا: اس نے اس کو بھی کیا۔ ایضًا: (مفعول مطلق ہونے یا حال ہونے کی بنا پر منسوب ہے)۔

○ آضَ —— ایضًا الی: کی طرف لوٹنا، واپس آنا، رجوع کرنا، کچھ ہوجانا، ایضًا: بھی، اور، مزید، نیز، اسی انداز سے، اسی طرح، یکساں، برابر، پھر، پھر سے، دوبارہ، مزید برآں، علاوہ ازیں۔

○ ایطالیا: اٹلی Italy (ملک کا نام) ایطالی: اٹلی کا، اٹلی سے متعلق جمع ایطالیون: اٹلی کا باشندہ۔

ایق: الایقونة: مجسمہ، تیپچو، اس کے مقابل عربی لفظ النصمة ہے۔

○ اِیقُونَة و اِیقُونِیة جمع ایقونات: بت، مورتی، شبیہ، مجسمہ، بزرگوں کی تصویر جو دیواروں پر بنائی جائے icon (مسیحیت میں)

ایک: اَیِکَ —— اَیَکًا و استأیَکَ الشجرُ: درخت کا گنجان اور گھنا ہونا۔ الأَیْک (ن) گنجان درخت واحد اَیکة۔

○ اَیْک (واحد اَیْکة) درختوں کا جھنڈ، گنجان، جھاڑیاں، جنگل جھاڑی، جنگل، بن جھاڑ، جھنکار۔

ایل ا۔ اِیل: عبرانی زبان میں اللہ تعالیٰ کا نام اس کا معنی قوی و قدیر ہے۔

۲۔ اِیلَنْطُس (ن): ایک تیزی سے بڑھنے والا درخت جس کی لمبائی بیس میٹر تک جا سکتی ہے۔ اس کے پتے چوڑے اور پھولوں کی بو ناپسندیدہ ہوتی ہے۔ آرائش کے لئے لگایا جاتا ہے۔

۳۔ الأَیِّل و الأَیَّل والأُیَّل جمع ایَائِل (ح): بارہ سنگا۔
۴۔ ایلول: شمسی سال کا نواں مہینہ، ستمبر۔
○ ایلولة: ملکیت کی دستاویزات

آم: آمَ یَئِیمُ أَیْمَةً و اُیُومًا وَایْمًا الرجلُ من زوجته او المرأة من زوجها: مرد کا رنڈوا اور عورت کا رانڈیا بیوہ ہوجانا صفت أَیِّم جمع ایَائِم و أَیامی و آیِمُون و آیِّمَات۔ أَیَّمَهُ: کو رنڈوا کرنا۔ تأَیَّمَ: عرصہ تک غیر شادی رہنا۔ المُؤْیِمَة من النساء: امیر عورت جس کا شوہر نہ ہو۔ مَـأْیَمَة: کہا جاتا ہے الحرب مَـأْیَمَةٌ مَیْتَمَةٌ: جنگ مردوں کو قتل، عورتوں کو بیوہ اور بچوں کو یتیم بنانے والی ہے۔
۲۔ الأَیْم جمع اُیُوم: سانپ، اژدھا، ایْمُ اللّٰہ: خدا کی قسم۔ الآمَة: عیب، نقص، ذلت۔
○ آمَتْ من زوجها: بیوہ ہونا یا ہوجانا۔ ایْمَة جمع اُیُوم و تَـأَیُّم: بیوگی، رنڈاپا اَیِّم جمع ایَائِم و ایَامَی: رنڈوا، بیوہ۔

آن: ا۔ آنَ یَئِینُ ایْنًا: وقت کا آجانا۔ کہا جاتا ہے۔ آن لکَ أن تفعل کذا: تمہارے لئے ایسا کرنے کا وقت آگیا ہے۔ الأَیْن: وقت، تھکن، ماندگی۔ الآن والأوان: دیکھو مادہ ''اون''۔
۲۔ آیَّان: اسم شرط دو فعلوں کو جزم دیتا ہے، جیسے ایَّانَ تضرب اضربْ: جب تو مارے گا میں ماروں گا اسم استفہام بمعنی متی جیسے: ایان ترجع: تو کب واپس لوٹے گا۔
۳۔ ایْنَ: اسم ظرف ہے کہاں کے معنی میں جیسے ایْنَ یوسُفُ: یوسف کہاں ہے؟ معنی شرط کے ساتھ دو فعلوں کو جزم دیتا ہے خواہ ما اس کے ساتھ ملحق ہو یا نہ ہو جیسے: ایْنَ او ایْنَمَا تقِفْ اَقِفْ: تو جہاں کھڑا ہوگا میں وہیں کھڑا ہوں گا۔
○ آنَ الاوَان: وقت آگیا ہے۔ آنَ لَهُ اَن: یہ اس کے لئے وقت ہے کہ...... کرے۔ ایْنَ: کہاں، کس جگہ؟ مِن این: کہاں سے الی ایْنَ: کہاں، کسی جگہ تک، اینَ نحنُ مِن: ہم...... سے ابھی تک کتنی دور ہیں، دنیا ئیں ہمیں...... سے جدا کرتی ہیں۔ ایْنَ هذا من ذلك: یہ اس کے مقابلہ میں کیا ہے؟ اینما: جہاں، جہاں کہاں، جہاں بھی وہ کہیں بھی ایَّانَ: کب۔
○ ایَّنَ ہ: کو برقی ذروں میں تبدیل کرنا تأَیَّنَ: برقی ذروں میں تبدیل ہونا۔ ایُون جمع ایُونَات: مثبت یا منفی برقی چارج والا ذرہ۔ تأْیِین: برقی ذروں میں تبدیلی مُتأَیِّن: ذروں میں تبدیل شدہ۔

ایہ: اِیہ: اسم فعل ہے کسی فعل یا بات کی زیادتی چاہنے کے لئے استعمال ہوتا ہے۔
اِیهِ: اِیهَ اِیهٍ: ٹھیک، درست، صحیح، نہ بھی اب، خیر دیکھا جائے گا، اچھا، اچھایوں ہی سہی، میں بھی دیکھ لوں گا، میں سمجھ لوں گا۔ اس سے۔

ایو: ا۔ اِیون (ك): مثبت یا منفی برقی چارج والا ذرہ یا ذرّے۔
۲۔ الایوان: جمع ایوانات و اَوَاوِین (ف ب): تین طرف سے دیواروں سے گھری ہوئی مکان کی کشادہ جگہ، محل، اسی سے ہے: ایوان کسریٰ۔
۳۔ أَیَا و أَیَاءُ و ایَاةُ و اِیاةُ الشمس: آفتاب کی روشنی اور اس کا حسن۔ البناتِ: نباتات کی رونق اور خوش منظری۔ اِیاة الشمس: آفتاب کے گرد کا دائرہ۔
○ اِیْوَان جمع اِیوَانات: نہان خانہ جیسے بیٹھک، جس کا فرش اونچا ہوتا ہے اور بڑے کمرے یا صحن کی طرف مسقف راستہ کے ذریعہ کھلتا ہے۔

# ب

ب: الباء۔ حروف تہجی کا دوسرا حرف اور ابجد میں اس کا نمبر ۲ ہے۔ یہ حرف جر اور کئی معانی کے لئے استعمال ہوتا ہے۔

(۱) الصاق: جیسے: امسکت بالغلام: میں نے لڑکے کو پکڑ لیا۔

(۲) الاستعانة: جیسے: کتبت بالقلم: میں نے قلم سے لکھا۔

(۳) المصاحبة: جیسے: اذھب بسلام: سلامتی کے ساتھ جا۔

(۴) الظرفية: جیسے: سار بالليل: وہ رات کے وقت چلا۔

(۵) البدل: جیسے: باع الکفر بالایمان: اس نے ایمان کے بدلے کفر لیا۔

(۶) التعدية: جیسے: ذھبت به إلى البيت: میں اس کو گھر لے گیا۔

(۷) القسم: جیسے: باللّٰه: خدا کی قسم۔

(۸) السببية: جیسے: لقیت بزید الاھوالَ: میں زید کی وجہ سے خطرات میں پڑ گیا۔

(۹) التوکید: یہ زائد ہوتا ہے: کَانَ منفی کی خبر میں لفظاً یا معناً جیسے: ما کان بکاذب: وہ جھوٹا نہ تھا۔ لیس کی خبر میں جیسے: لیس زید بقائم: زید کھڑا نہیں ہے۔ ما مشابہ بلیس کی خبر میں۔ جیسے: ما اللّٰه بغافل: اللہ غافل نہیں۔ اَفْعَل صیغۂ تعجب کے فاعل پر جیسے: اکرم به، أحسِن بِهِ میں (وہ کیسا سخی ہے؟ وہ کتنا حسین ہے؟) لفظ نفس اور عین سے تاکید لانے میں جیسے: جاء الوزیر بنفسه: وزیر خود آیا۔ کَفَی کے مفعول اور فاعل پر جب کہ تعدیہ بیک مفعول ہو۔ مفعول کی مثال: کفی بالمرء کذبا ان یحدث بکل ما سمع: ہر سنی ہوئی بات بیان کرنا آدمی کے جھوٹا ہونے کے لئے کافی ہے۔ فاعل کی مثال جیسے: کفی باللّٰه شهیدا: اللہ سب سے بہتر گواہ ہے مبتداء پر سماعاً جیسے: بحسبك درهم بمعنى حسبك درهم: تمہارے لئے ایک درہم کافی ہے۔ اذا فجائیہ کے بعد قیاساً جیسے: خرجت فاذا بزیدٍ فی الطریق: جب میں نکلا تو زید راستہ میں تھا۔ حال پر جس کا عامل منفی ہو جیسے: فما رجعت بخائب: میں ناکام نہیں لوٹا، کبھی عن، علی اور الی کے معنی میں بھی آتا ہے۔

بأبأ: ۱۔ بأبأ و بِهِ: کسی سے بأبی أنت وامی: (میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں) کہنا۔ ـــــ الولدُ: بچہ کا بابا کہنا۔ البُؤبُؤ: اصل، چیز کا درمیانی حصہ، آنکھ کی پتلی، عالم، خوش طبع سردار۔

۲۔ البابا جمع بابوات: بڑا عالم، گرجے کے سربراہ، بطرس ولی کا خلیفہ۔ (بچوں کی گفتگو میں) والد۔ نسبت کیلئے: بابوی۔

○ بابا: پوپ، پاپا، باپ، ڈیڈی۔ بابَوی اور بَاباوِی: پاپائی۔ بَابَوِیّة: پاپائیت۔ بُؤبُؤ اور بُؤبُؤ العین: آنکھ کی پتلی۔

بابل: ۱۔ بَابِل: دریائے فرات کے کنارے نمرود کا بسایا ہوا شہر جو کلدانیوں کا دار السلطنت تھا۔ البابلی: جادوگر۔ عُیُونٌ بابلیة: جادوگر آنکھیں۔

۲۔ البَابُوج جمع بوابیج: ایک قسم کا جوتا۔

۳۔ البَابُور: سٹیمر۔ اس کی عربی: باخِرة: دخانی کشتی یا جہاز۔

۴۔ البَابُونَج و البَابُونِج (ن): بابونہ، زرد پھول کی ایک بوٹی۔

○ بابه: قدیم مصر کے مسیحیوں کا دوسرا مہینہ۔

○ بابُوج جمع بَوَابِیج: سلیپر slipper۔

○ بابور جمع بابورات و بَوَابِیر = وابور: ریل کا انجن، انجن، دخانی کشتی یا جہاز۔

بات: ۱۔ باتولوجیا (طب): علم الامراض (pathology)۔

۲۔ باتیستا: کتان کا باریک کپڑا۔

○ باتولوجی: مرضیاتی pathological۔ باثُولُوجیا: علم الامراض (pathology)۔

بأج: بَأَجَ - بَأْجًا و بَاجَ: چیخنا۔ الباج: بھیڑ بکریوں کے مالک سے لیا جانے والا ٹیکس۔ قسم شکل۔ کہا جاتا ہے: الناس بأج واحد: لوگ ایک روش یا طریقہ پر ہیں۔

باد: ۱۔ الباد زَهْر: زہر مہرہ۔ زہر باد۔

۲۔ البَاذِنْجان و الباذنجان (ن): بینگن۔

بأر: ۱۔ بَأَرَ - بَأْرًا و اِبْتَأَرَ: کھودنا۔ أَبْأَرَه: کیلئے کنواں بنانا۔ البِئر جمع آباد و أَبْآر و بِئار و أَبْؤُر (مونث): کنواں۔ البئرُ الأَرْتوازِیة: فواری کنواں، فوارہ نما کنواں، پھوار کنواں artesian well۔ البُؤْرَة: گڑھا۔

۲۔ بَأَرَ - بَأْرًا و ابتأرَ الشیءَ: کو چھپانا، کا ذخیرہ کرنا۔ ـــــ الخیرَ: نیکی کو پوشیدہ طور پر کرنا۔ البُؤرَ و البِئْرَة و البَئِیرَة: ذخیرہ۔

۳۔ البُؤْرَة: چولہا، آتشی شیشہ میں روشنی مرتکز کرنے کی جگہ۔

۴۔ البَرامون و البَیْرامون: عیسائیوں میں مذہبی تہوار سے پہلا دن۔

۵۔ البَارَة جمع بارات: قرش کا چالیسواں حصہ۔

۶۔ البارَقْلِيط: عیسائیوں کے ہاں اس کا اطلاق روح القدس پر ہوتا ہے اور معنی جس سے مدد مطلب کی جائے ہے۔ روح القدس تثلیث کی رو سے تیسری الوہیاتی شخصیت۔

۷۔ البارِنامج و البَرْنامَج جمع برامج: بجٹ، آمد و خرچ کا حساب، حدیث کے راویوں اور اسناد کتب کی فہرست، پروگرام، منصوبہ، جدول، گوشوارہ۔

۸۔ البارُود (ك): بارود۔ البارُودَة جمع بوارِيد: بندوق، رائفل۔

۹۔ بارون: یورپی نواب (baron)۔

۱۰۔ الباريوم (ك): ایک قسم کی نقرئی دھات جس کے نمک، شیشہ سازی، وارنش اور راکٹ بنانے میں کام آتے ہیں۔

○ باراشوت: پیراشوٹ (parachute)

○ بارا غواى: پیراگوے (Paraguay)۔

○ باربونى: بَرْبُونى و بربون: ایک قسم کی سرخ رنگ کی سمندری مچھلی۔

○ باركية: لکڑی کا فرش۔

○ باريس: پیرس (Paris) فرانس کا دارالسلطنت۔ باريسى: پیرس کا، پیرس کے متعلق، پیرس کا رہنے والا۔

باز: ۱۔ البَازُ جمع بِـزان و بُـزُوز و أَبْـوَز و الباز و البازى جمع أَبـواز و بَوَازٍ و بيزان و بُزَاة (ح): باز۔ البازدار جمع بَـزَادِرَة: باز یا کوئی اور شکاری پرندہ رکھنے والا۔

۲۔ البَازار: بازار۔ البازِرْكان: سوداگر، تاجر، خصوصاً کپڑے کا تاجر، عربی میں سُوقی کہتے ہیں۔

۳۔ البَازْهر: دیکھو بَازَهر۔

○ بازَلْت: بسالت (basalt)، ایک سیاہ آتش فشاں چٹان۔ بازُوبَند: بازو بند۔ کڑا، کنگن، چوڑی، پہنچی۔

بأس: ۱۔ بَؤُسَ - بَأْسًا: مضبوط ہونا، بہادر ہونا صفت: بَئِيس و بئيس۔ البَأس: شجاعت، قوت، طاقت۔ الباسا: جنگ، لڑائی۔

۲۔ بَئِسَ - بُؤْسًا و بَئِسًا و بُؤُوسًا و بُؤْسَى: بہت حاجتمند ہونا، مفلس ہونا صفت: بَائِس جمع بُؤْس۔ بِئْسَ: فعل ماضی جامد مذمت کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ جیسے: بِئْسَ المصير مصيرُ الاشرار: شرپسندوں کا انجام (بہت) برا ہے۔ یہ بِئْسَ الرجلُ کی اصل ہے۔ جسکے معنی ہے: اس مرد پر مفلسی آپڑی۔ ابْتَأَسَ: مصیبتوں میں گرفتار ہونا۔ ــــ ہ: کو مصیبتوں میں مبتلا کرنا۔ تَباءَسَ: مفلسی کا بہانہ کرنا، بتکلف مفلس بننا۔ اِبْتَأَسَ: ناپسند کرنا، غمگین ہونا۔ اسی سے ہے: لا تَبْتَئِسْ بما كانوا يعملون: جو کچھ وہ کرتے رہے ہیں اس پر غم نہ کر اور نہ شکایت کرنا۔ البَأْس: خوف (کہا جاتا ہے: لاباس به: اس پر کوئی اعتراض نہیں اس میں کوئی حرج نہیں۔ لابأسَ عليك: تم پر کوئی خوف نہیں۔ لابَأْسَ فيه: اس میں کوئی نقصان نہیں۔ لابَأْسَ أن تعرفوا: تمہارے جاننے میں کوئی دشواری نہیں)۔ عذاب۔ البُؤْس جمع أَبْؤُس و البأساء و البُؤْسَى: شدت محتاجگی، مفلسی۔ بئس: بنات بِئسٍ: مصائب۔ بِئْسُ و بَيْسُ العذاب: سخت عذاب۔

۳۔ الباسيليق: بازو کی ایک رگ کا نام (یونانی لفظ)۔

○ بَئِسَ - بُؤْسًا: سخت غمزدہ ہونا، سخت بری حالت میں ہونا، مصیبت زدہ ہونا، بدنصیب ہونا، بدبخت ہونا۔ تَباءَسَ: سخت غربت کا حیلہ کرنا، مصیبت زدہ ہونے کا بہانہ کرنا۔ اِبْتَأَسَ: غمگین ہونا، پریشان ہونا، رنجیدہ ہونا۔ بِئْسَ الرجلُ: کتنا برا آدمی۔ بَأْس: طاقت، ہمت، بہادری، دلیری، نقصان، ضرر، کمزوری، مضرت، غلطی۔ شديدُ البأس: بہادر، دلیر، بےخوف باہمت، جرأت مند۔ لابأس به: اس پر کوئی اعتراض نہیں، ناقابل اعتراض، برا نہیں، کسی حد تک اہم، قابل توجہ، معقول، قابل لحاظ، کثیر، معتد بہ۔ جیسے: كميات لابَأْسَ بها: کافی یا بہت مقدار۔ تعداد۔ لابَأْسَ: پریشان نہ ہو، اس کی کوئی اہمیت نہیں، یہ بالکل ٹھیک ہے۔ لاباس أن: اسکی کوئی اہمیت نہیں کہ۔ أَيُّ بأسٍ؟: اس کی کیا اہمیت ہے؟ اس کا کیا؟ ليس عليه بأسٌ من: کو سے کچھ نقصان نہ پہنچے گا۔ لابأسَ عليك: یہ تمہیں کوئی نقصان نہیں پہنچائے گا خوفزدہ مت ہو۔ بنات بئسٍ: مصیبتیں، آفتیں، نحوستیں۔ بُؤْس و بأساء بُؤُوس و بُؤْسَى جمع أَبْؤُس: مصیبت، فلاس، کم بختی، بدنصیبی، خواری، شامت اعمال، کلفت۔ بئيس: بدنصیب، خستہ حال، مفلوک الحال، آفت زدہ۔ بائس: بدنصیب، خستہ حال، مفلوک الحال، آفت زدہ۔

○ باستيل: رنگدار پنسل بنانے کا مسالہ، رنگین پنسلوں کی تصویر۔

○ باسِيل: جراثیم۔

باش: باش: افسر۔ افسر اعلی chief۔ باش كاتب: ہیڈ کلرک۔ باشا: پاشا، ایک ترکی لقب جو اعلی فوجی اور سول افسروں کو سلطنت عثمانیہ اور ماتحت اسلامی ممالک میں عطا کیا جاتا تھا۔

۲۔ الباشق (ح): ایک چھوٹا شکاری پرندہ، جس کو باشہ کہتے ہیں۔

○ باش جاوِيش اور باشحاويش: ماسٹر سارجنٹ master sergeant۔ باش حكيم: باشحكيم: طبیب اعلی۔ باشريس: (بحریہ کا ایک رتبہ) چھوٹا افسر درجہ سوم کا۔ باشمفتى: مفتی اعظم۔ باشمُفَتِّش: چیف انسپکٹر۔ باشمُهَندِس: چیف انجینئر۔ باشا جمع باشوات (باشاوات): پاشا۔ (ترکی زبان میں)۔ بَاشِق و باشق جمع بَوَاشِق: باراک، شکرا۔

○ الباشقرد: The Bashkirs

○ باشكير (بشكير) جمع بشاكر: تولیہ۔

○ باص جمع باصات: بس bus، آٹو بس autobus۔

باط: تَبَأَّطَ: لیٹنا، فارغ البال ہونا، مطمئن ہونا۔ ــــ عنه: سے اعراض کرنا، بےرغبت ہونا، کو ترک کرنا۔

○ باطون: کنکریٹ۔

○ باغَة: مسالہ celluloid۔ کچھوے کا خول۔

باق: بأَقَه - بُؤُوقًا و انباق عليه الويلُ: پر مصیبت و بلا کی کا اچانک آجانا۔ البَاقَة: گلدستہ۔

○ البَاكِستان: پاکستان (ایک ملک کا نام)۔ باكستانى: پاکستانی (صفت و اسم)۔

بال: ۱۔ بَؤُلَ - بُؤُولَةً و بَالَةً: کمزور اور زرد ہونا صفت: بَئِيل۔

۲۔ البال (ح): وھیل مچھلی۔ البالةُ: کپڑوں کی گانٹھ۔ عربی میں اسے الابَالة کہتے ہیں۔

۳۔ بالطو جمع بالطات: اوورکوٹ، ڈھیلا لبادہ، چغا، فرغل۔

۴۔ البالُّو: ناچ گھر، عربی میں اسے مرقص کہتے ہیں، رقص، محفل رقص۔

۵۔ باليونتولوجيا: چٹانوں میں محفوظ ان پتھر بنے ہوئے حیوانات کے باقیات کا علم جن کی تاریخ سینکڑوں ملین سال قدیم ہے (یعنی جو کھربوں سال پہلے پائے جاتے تھے)۔

۶۔ البالون: غبارہ، گیند، غبارہ کو فصیح عربی میں منطاد کہتے ہیں۔

○ جُزُر البالیار: بیلرک جزیرے۔

○ بَالِيه: بیلے (ballet)، سنگت ناچ۔

بام: الباميا (ن): بھنڈی۔

بان: ا۔ البَان (ن): ایک درخت جس کے پتے لمبے پھول سفید ہوتے ہیں اور اس میں سے ایک قسم کا تیل نکالا جاتا ہے واحد بانة ہے۔

۲۔ بانطلون جمع بانطلونات: پتلون، نیکر۔اس کی عربی: سراویل ہے۔

○ بونس ایرس: Buenos Aires ایک شہر کا نام۔

○ شَاشَة بَانُورامية: سینما سکوپ سکرین Cenemascope screet۔

باه: بَأَهَ۔ بَأْهًا: سمجھنا۔کہا جاتا ہے: مابأه للامر او بالامر: اس نے معاملہ کو نہیں سمجھا۔

باو: البَاوباب (ن): گرم ممالک میں اگنے والا ایک درخت جس کا قطر ۸ میٹر اور محیط کا دائرہ ۲۴ میٹر تک ہوتا ہے۔اس کی اصل استوائی افریقہ ہے۔

بای: ا۔ بَأَی ۔ بَأْوًا علیهم: لوگوں پر فخر کرنا، تکبر کرنا۔

۲۔ بَایُ: (ترکی لفظ ہے اور معنی صاحب ثروت یا گھر کا مالک ہے۔ایشیا کے وسطی علاقوں میں سرکردہ لوگوں کے لقب کے طور پر استعمال ہوتا ہے)۔

○ بای مونث بایه جمع بایات: بے خاندان کے ارکان کے ناموں کے بعد تیونس میں لقب کے طور پر لگایا جاتا تھا۔جیسے حمید بے۔

○ دار البای: (سابق) تونس حکومت۔

بب: البَبّ: طریقہ۔

ببر: اَلْبُبْر و البَبر جمع بُبُور (ح): شیر ببر، ہندوستان کا ایک شیر جس کا پیٹ اور پہلو سفید اور کالی دھاریوں والا ہوتا ہے۔

○ بَبْر جمع بُبُور: شیر، باگ، چیتا۔

ببغ: البَبّغاء و البَبَّغاء و البَبغاء جمع ببغاوات (ح): طوطا (مذکر و مونث)۔ البَبَّغائِیَّة: طوطے کی طرح الفاظ رٹنا، نہ معنی سمجھنا، نہ ان پر غور کرنا۔

بت: ا۔ بَتَّ ۔ بَتًّا و أَبَتَّ اِبتاتًا ہ: کو کاٹنا۔ ــ الأمرَ: کسی کام کو نافذ کرنا۔ بَتَّتَ ہ: کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ ــ الوعدَ: پختہ وعدہ کرنا۔ تَبَتَّتَ: ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔ اِنْبَتَّ: کٹ جانا۔ البَاتّ: کاٹنے والا، قاطع۔کہا جاتا ہے: بیعٌ باتٌّ: لازمی بیع۔ البَتَّة: بَتّ کا اسم مرہ۔ بَتَّةً و بَتَاتًا: قطعاً، یقیناً۔کہا جاتا ہے: لا افعله البتّة: میں اس کو قطعاً نہیں کروں گا۔

۲۔ بَتَّ ۔ بَتًّا و ابَتَّ ابتاتاً الرجلَ: کو مشقت میں ڈالنا۔

۳۔ بَتَّتَهٗ: کو زادِ سفر دینا۔ تَبَتَّتَ: توشہ لینا۔ البَتَات جمع أَبِتَّة: توشہ، زادِ راہ، گھر کا سامان (کہا جاتا ہے: هو علی بتاتِ أمرٍ: وہ کام کے قریب جا لگا) گھر کا سامان۔

۴۔ البَاتّ: دبلا۔ البَتّ جمع بُتُوت: گاڑھا کپڑا۔ البَتَّات و البَتِّيّ: موٹے کپڑے بننے والا، موٹے کپڑے بیچنے والا۔ البَتِّيَّة جمع بَتَاتِيّ: لکڑی کا بڑا پیپا۔

○ بَتَّ ۔ بَتًّا ہ: کو کاٹنا، الگ کرنا، جدا کرنا؛ کو مکمل کرنا، کو کر ڈالنا، انجام دینا، پورا کرنا، کو مقرر کرنا، طے کرنا، کا فیصلہ کرنا۔ ــ فی: پر فیصلہ کرنا۔ بَتَّتَ ہ: پر غور کرنا یا اس کی صحت یا وقوع کا اعلان کرنا، کا فیصلہ کرنا۔ اِنْبَتَّ: کٹ جانا، ختم ہو جانا، ہو جانا، کا فیصلہ ہو جانا۔ قد انبت الامرُ بینه و بینهم: معاملہ نے اس اور ان کے درمیان تعلق ختم کر دیا۔ بَتّ: فیصلہ، تصفیہ۔ بَتًّا: قطعاً، آخری بار، ہمیشہ ہمیشہ کے لئے۔ البَتَّة و بَتَّةً: قطعاً، یقیناً، (نفی کے ساتھ) قطعاً نہیں، یقیناً نہیں۔ بَتِّيّ: صاف صاف، واضح، غیر مبہم، قطعی، حتمی۔ بَتِيَّة و بَتِّيَّة جمع بَتَاتِيّ: پیپا، ٹب، ناند۔ بَتَاتًا: قطعاً، یقیناً، صاف صاف، قطعی طور پر، واقعی، مطلقاً۔ بَاتّ: صاف صاف، واضح، قطعی، حتمی، آخری، فیصلہ کن، غیر مشروط۔ منع بَات: قطعی اِمتناع یا مخالفت۔

بتر: ا۔ بَتَرَهٗ ۔ بَتْراً: کو کاٹنا۔ بَتِرَ ۔ بَتَراً و انْبَتَرَ: کٹ جانا۔ أَبْتَرَهُ اللّٰهُ: اللہ کا کسی کو بے اولاد کر دینا۔ البَاتِر و البَتّار و البتّار جمع بَوَاتِر: شمشیر براں۔ الأَبْتَر م بَتْراء: کٹا ہوا، دم کٹا۔ (ــ من الحَيّات: چھوٹا یا زہریلا سانپ) بے اولاد جس کی نسل باقی نہ رہے۔ الأَبْتَران: غلام، جنگلی گدھا۔ البَتْراء من الخُطَب: وہ خطبہ جو الحمد للہ سے خالی ہو۔

۲۔ البترول: پٹرول۔عربی میں اسے النفط کہتے ہیں۔ جب کہ عام بول چال میں الکاز۔

○ بَتَرَ ۔ بَتْراً ہ: کو کاٹنا، جدا کرنا، قطع کرنا، کاٹ دینا، (عبارت کو) کانٹ چھانٹ کر بگاڑ دینا۔ اِنْبَتَر: کٹ جانا، جدا ہو جانا، قطع ہو جانا، کاٹ دینا جانا۔ بَتْر: کاٹ ڈالنا، علیحدگی تقسیم، انقطاع، تفریق، قطع و برید، قطع عضو۔ أَبْتَر: تخفیف کیا ہوا، قطع کیا ہوا، مختصر کیا ہوا، کانٹ چھانٹ کیا ہوا، قطع و برید کیا ہوا، لنڈورا کیا ہوا، دم کٹا، ترشا ہوا، کانٹ چھانٹ کر درست کیا ہوا، ناقص، ادھورا، عیب دار، نامکمل، بے اولاد۔ بَتّار و بَاتِر: کاٹنے والا، قطع کرنے والا، تیز۔ مُبْتُور: ٹوٹا ہوا، جدا کیا ہوا، غیر مربوط، بے ربط، بے جوڑ، نامکمل۔

○ بُتْرَك: اسقف، پادری، بزرگ خاندان، سردار۔

بتع: بَتِعَ ۔ بَتَعًا: مضبوط گردن یا مضبوط جوڑوں والا ہونا صفت مذکر: أَبْتَع صفت مؤنث: بَتْعَاء جمع بُتْع۔ الأَبْتَع: پُر گوشت۔کہا جاتا ہے: جاؤوا كلهم أَبْتَعُون: وہ سب کے سب آئے۔

○ بَاتِع: مضبوط، پُر، سب، تمام، جملہ پورا کا پورا، سب کا سب۔

بتك: بَتَكَ ۔ بَتْكًا و بَتَّكَ ہٗ: کو کاٹ ڈالنا۔ تَبَتَّكَ و انْبَتَكَ: کٹ جانا، منقطع ہونا، کٹنا۔ البَتْكَة جمع بِتَك: ٹکڑا، چیز کا کٹا ہوا حصہ۔ البَاتِك و البَتُوك: کاٹنے والا، قاطع؛ تلوار۔

بتل: ا۔ بَتَلَ ۔ بَتْلاً و بَتَّلَ الشيءَ: کو کاٹنا اور دوسری چیز سے جدا کرنا۔ اِنْبَتَلَ: کٹنا۔ عطاءٌ بَتْلٌ: بے مثل بخشش، عطاء، آخری بخشش۔ البَتِيلَة و البَتْلاء (ز): کھجور کا چھوٹا پودا جو ایک جگہ سے اکھاڑ کر دوسری جگہ لگایا جائے۔ المُبْتِل (ز): وہ کھجور جس کی شاخیں کاٹ کر دوسری جگہ لگائی گئی ہوں (واحد اور جمع دونوں کے لئے)۔

۲۔ بَتَّلَ و تَبَتَّلَ: دنیا سے کٹ کر خدا کی طرف رخ کرنا، تجرد اختیار کرنا، شادی نہ کرنا۔ البَتُول: غیر شادی شدہ، باکرہ، حضرت مریم علیہا السلام کا لقب (حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا لقب)۔ البتيلة بمعنی البتول۔ البُتُولَة و البُتُولِيَة: تجرد کی حالت۔

۳۔ البَتِيل جمع بُتُل: وادی کے نچلے حصہ میں پانی کا راستہ۔کہا جاتا ہے: خَصْرٌ بتيل: باریک اور پتلی کمر۔

۴۔ البَتُولا (ن): برچ (ایک جنگلی درخت جس کی لکڑی بہت عمدہ ہوتی ہے روس میں بکثرت اگایا جاتا ہے۔)

○ بَتَلَ ۔ بَتْلاً و بَتَّلَ ہ: کو کاٹ ڈالنا، جدا کرنا، کو قطعی یا فیصلہ کن بنانا، مستحکم کرنا، کو قطعی طور پر طے کرنا۔ تَبَتَّلَ: دنیا سے علیحدگی اختیار کر کے اپنی زندگی اللہ تعالیٰ کے لئے وقف کرنا، نیک ہونا، پاکیزہ ہونا، نفس کش ہونا، من مارنا، تجرد کی زندگی گزارنا۔ انبتل: کٹ جانا، لنڈورا ہونا، دم کٹا ہونا، مخفف ہونا، مختصر ہونا۔ بَتُول: کنواری۔ البتول: کنواری مریم علیہا السلام۔ بَتُولي: دوشیزہ کی طرح، کنواریوں کی طرح۔ بَتُولِيَة: کنوار پن، دوشیزگی، پاکدامنی۔ مُبَتِّل: زاہد، عابد، سنیاسی، تارک الدنیا، گوشہ نشین،

جوگی، نیک، متقی صالح، خداترس، اللہ والا، ولی۔

بثّ: ا۔ بَثَّ ـ بَثًّا و بَثَّثَ الخبر: خبر پھیلانا۔ بَثّ و بَاثَّ و أَبَثَّ فلاناً الخبرَ: کو خبر سے آگاہ کرنا، باخبر وواقف کرنا۔ تَبَاثَّ القومُ الأسرارَ: ایک دوسرے کو راز کی باتوں سے واقف کرنا۔ اِنْبَثَّ: پھیلنا۔ استَبَثَّهُ الخبرَ: سے کوئی خبر دریافت کرنا۔

۲۔ بَثَّ ـ بَثًّا و بَثَّثَ الشیءَ: کو بکھیرنا۔ اِنْبَثَّ: بکھرنا، متفرق ہونا، پھیلنا۔ البَثّ: پراگندگی۔

۳۔ بَثَّ ـ بَثًّا و بَثَّثَ الغبارَ: غبار اُڑانا۔ اِنْبَثَّ: غبار وغیرہ کا اڑنا۔

۴۔ البَثُّ: سخت غم، حالت۔

۵۔ بَثْبَثَ الخبرَ: خبر پھیلانا۔ ـ الغبارَ: غبار اُڑانا۔

○ بَثَّ ـ بَثًّا ہ: کو پھیلانا، کھولنا (جیسے کمبل کو)، کو بکھیرنا، تتر بتر کرنا، منتشر کرنا، (روح، نظریہ، عقیدہ وغیرہ) پھیلانا، کی نشرواشاعت کرنا۔ ـ ہ ہ: کو پر چھڑکنا۔ ـ ہ/ل ہ: کو کسی راز وغیرہ میں شریک کرنا۔ ـ: براڈ کاسٹ کرنا، ریڈیو کے ذریعے بھیجنا، ارسال کرنا۔ بَثَّ العیون: ادھر ادھر جھانکنا۔ بَثَّ الالغام: سرنگیں دبانا، لگانا۔ أبَثَّ ہ ہ: کو راز میں شریک کرنا۔ اِنْبَثَّ: پھیلنا، منتشر ہونا۔ بَثّ: پھیلانا، نشرواشاعت، غم واندوہ۔

بثر: ا۔ بَثَرَ ـ وبَثِرَ ـ و بَثُرَ ـ بَثْراً و بَثَراً و بُثُوراً و تَبَثَّرَ وجهُهُ: کے چہرے پر پھنسیاں نکلنا۔ صفت: بَثِر و بَثِیر۔ البَثْر جمع بُثُور: پھنسی۔ واحد: بَثْرَة۔

۲۔ البَاثِر (فا): حاسد۔ المَبْثُور: وہ شخص جس سے حسد کیا جائے۔

۳۔ البَاثِر (فا): رسنے والا پانی۔ البَثِیر: بہت، فراواں، بہ افراط۔ کثیرٌ بثیرٌ: بہت زیادہ۔ المَبْثُور: بہت دولت مند۔

○ بَثَرَ ـ وَبَثِرَ ـ و تَبَثَّرَ: جلد میں کیل مہاسے چھالے، پھنسیاں، گومڑے یا دنبل نکل آنا۔ بَثْر جمع بُثُور واحد بَثْرَة جمع بَثَرات: کیل، مہاسے، چھالے، پھنسیاں، گومڑے، مسے یا دنبل۔ بَثِر و بَثِیر: کیل مہاسوں والا، پھنسیوں والا۔

بثع: بَثِعَت ـ بَثَعًا الشفةُ: ہونٹوں کا خون سے بھر کر سرخ ہوجانا۔ الأَبْثَع: وہ شخص جس کے ہونٹ کثرتِ خون سے سرخ ہوں جمع بُثْع۔ بَثْعَاء جمع بُثْع: وہ عورت جس کے ہونٹ کثرت خون سے سرخ ہوں۔

بثق: ا۔ بَثَقَ ـ بِثْقًا و تَبْثَاقًا النهرَ: دریا کے بند کو توڑنا تا کہ پانی بہے۔ البَثْق والبِثْق جمع بُثُوق: دریا کے کنارے کا ٹوٹا ہوا حصہ۔

۲۔ بَثَقَ ـ بَثْقًا و تَبْثَاقًا و بَثَّقَ السیلُ الموضعَ: سیلاب کا جگہ کو پھاڑ دینا یا اس میں شگاف کر دینا۔ اِنْبَثَقَ الماءُ: پانی کا بہہ پڑنا۔ ـ الکلامُ: کلام کا نکلنا، جاری ہونا، ظہور ہونا، نصاریٰ کے نزدیک: روح القدس کا ظاہر ہونا، صدور ہونا۔

○ بَثَقَ ـ بثقًا النهرَ: دریا کا بند توڑنا تا کہ پانی بہہ جائے۔ اِنْبَثَقَ: زور سے نکل جانا، نکلنا۔ ـــ من/عن: سے نکلنا، جاری ہونا، ظہور ہونا۔ انبثاق: اظہار جذبات، کثرت، افراط، بہاؤ، پھٹ پڑنا، ظہور، صدور۔

بجّ: ا۔ بَجَّ ـ بَجًّا ہ: کو پھاڑنا۔ ـ ہ بالرمح: کو نیزہ مارنا۔ اِنْبَجَّ: پھٹنا۔

۲۔ بَجَّ ـ بَجًّا الکلاءُ الناقةَ: گھاس کا اونٹنی کو موٹا کرنا۔ الأَبَجّ: کشادہ آنکھوں والا مونث بَجَّاء۔ عینٌ بَجَّاءُ: کشادہ آنکھ۔

۳۔ البُجّ (ح): پرندہ کا چوزہ۔

۴۔ بَجْبَجَ الصبیَّ: بچہ کو بہلا کر چپ کرانا۔ تَبَجْبَجَ اللحمُ: گوشت کا زیادہ اور ڈھیلا ہونا۔ البَجْبَاج: موٹا، بھرے جسم والا۔ رملٌ بجباجٌ: بڑی مقدار میں ریت کا ایک جگہ اکٹھا ڈھیر۔

بجح: بَجِحَ ـ بَجَحًا به: سے، پر خوش ہونا۔ تَبَجَّحَ: فخر کرنا۔ ـــ فی الغنی: وسیع دولت والا ہونا۔ تَبَاجَحَ: فخر کرنا، بڑا بننا اسی سے: النساء یتباجحنَ فیما بینهن: عورتیں ایک دوسرے کے مقابلہ میں ڈینگیں مارتی ہیں، لاف زنی کرتی ہیں اور خودستائی کرتی ہیں۔ البَجَّاح: بہت فخر کرنے والا، بہت شیخی بگھارنے والا۔

○ بَجِحَ ـ بَجَحًا ب: پر خوش ہونا۔ تَبَجَّح ب: کے بارے میں بڑ ہانکنا، کو لہرا لہرا کر فخر سے دکھانا، کی نمود و نمائش کرنا، کے بارے میں ڈینگ مارنا، شیخی بگھارنا، لاف زنی کرنا۔ تَبَجُّح: شیخ بگھارنا، ڈینگیں مارنا، لاف زنی۔ مُتَبَجِّح: شیخی خورہ۔

بجد: بَجَدَ ـ بُجُودًا و بَجَّدَ بالمکان: کسی جگہ ٹھہرنا، مقیم ہونا، اقامت کرنا۔ البَجْدُ من الناس: جماعت، گروہ۔ ـــ من الخیل: سو یا سو سے زائد گھوڑے۔ بُجْدَةُ الأمر و بَجِدَتُهُ و بُجُدَتُهُ: کسی معاملہ کی حقیقت، اصلیت۔ کہا جاتا ہے: عنده بُجْدَةُ الأمر و هو ابن بجدة الامر: وہ اس معاملہ کا حقیقت شناس ہے۔ البِجَاد جمع بُجُد: دھاریدار کپڑا۔

○ بَجْدَة و بُجْدَة: جڑ، اصل، منبع، سرچشمہ، دل، ست، جوہر روح، بنیاد۔ بجدة الأمر: معاملات کی حقیقی حالت، سچے حقائق، معاملہ کا دل۔ هو ابن بجدتها: وہ کام کو نیچے سے اوپر تک جانتا ہے وہ اس کے لئے صحیح آدمی ہے۔

بجر: ا۔ بَجِرَ ـ بَجَراً الرجلُ: بڑے پیٹ والا ہونا، پانی اور دودھ سے بھرے پیٹ کے باوجود سیراب نہ ہونا صفت: بَجِر و أَبْجَر۔ ـ الرجلُ: باہر کو نکلی ہوئی موٹی جڑ والی ناف والا ہونا۔ البَاجِر جمع بَجَرَة (فا): پھولے ہوئے پیٹ والا۔ البُجْرَة جمع بُجَر: ناف۔

۲۔ تَبَجَّرَ النبیذَ: نبیذ کے پینے میں زیادتی واصرار کرنا۔

۳۔ البُجْر جمع اَبَاجِر و اَبَاجِیر و البُجْرِیّ جمع بَجَارِیّ: شر، بڑی بات، مصیبت، کہا جاتا ہے: لقیتُ منه البَجَارِیَّ: مجھے اس سے مصیبتیں ملیں۔ البُجْرَة جمع بُجَر: عیب (کہا جاتا ہے: ذکر عُجَرَهُ و بُجَرَهُ: اس نے اس کے ظاہری و باطنی سب عیب بیان کر دیئے)۔ چہرہ۔

○ أَبْجَر: بہت موٹا، کُپا، فربہ، لحیم شحیم۔

بجس: ا۔ بَجَسَ ـ بَجْسًا و بَجَّسَ الماءَ: پانی جاری کرنا، بہانا۔ اِنْبَجَسَ و تَبَجَّسَ الماءُ: پانی کا جاری ہونا، پھوٹنا۔ البَجْس و البَجِیس: بہنے والا، پھوٹنے والا۔ کہا جاتا ہے: عینٌ بجیسٌ: بہت پانی والا چشمہ۔ ماءٌ بجیس: بہتا ہوا پانی۔ سحائب بُجَّس: برستے بادل۔

۲۔ بَجَسَ ـ بَجْسًا و بَجَّسَ الجُرحَ: زخم چیرنا۔

بجع: بَجَعَ ـ بَجْعًا ہ: کو تلوار سے کاٹ دینا۔ البَجَع (ح): ایک لمبی چوڑی چونچ والا پرندہ جس کی چونچ کے نیچے ایک موٹا پوٹا ہوتا ہے۔ لق لق واحد بَجَعة۔

○ بَجَع: (اسم جنس واحد بَجَعة): ایک ماہی خور آبی پرندہ (pelican)۔

بجل: ا۔ بَجَلَ ـ و بَجِلَ ـ بَجْلاً و بُجُولاً: خوش ہونا۔

۲۔ بَجَلَ ـ و بَجِلَ ـ بِجْلاً: خوش حال ہونا صفت باجل۔

۳۔ بَجُلَ ـ بَجَالَةً و بُجُولاً: معزز ہونا، باشرف ہونا، صفت: بَجِیل۔ بَجَّلَهُ: کی تعظیم کرنا۔

۴۔ أَبْجَلَهُ الشیءُ: کو چیز کا کافی ہونا۔ بَجَلْ: اسم فعل بمعنی حَسْبُ۔ ہم کہتے ہیں: بَجَلُكَ:

تمہارے لئے کافی ہے۔

۵۔ بَجَلْ: نعم کی طرح حرف جواب ہے بمعنی ہاں۔

الأَبْجَل جمع أَبَاجِل (ع ا): ہاتھ یا پاؤں کی ایک موٹی رگ۔

○ بَجَّلَ ہ: کی عزت کرنا، تعظیم کرنا، کا ادب کرنا، کا احترام کرنا۔ ـــ ہ/ ہ علی: کو پر مقدم کرنا، کو پر برتری دینا۔ تَبَجَّلَ: معزز ہونا، محترم ہونا، تعظیم دیا جانا، محترم ہونا، عزت کیا جانا۔ بَجَل: آتشک، باد فرنگ۔ مُبَجَّل: محترم، معزز، قابل تعظیم، عزت دار، مکرم، قابل احترام، واجب التعظیم، تقدس مآب۔

بجم: بَجَمَ - بَجْمًا و بُجُومًا: ڈر یا عاجزی کی وجہ سے چپ ہونا، دیر کرنا، افسردہ دل ہونا۔ بَجَمَ: آہستہ ہونا، دیر لگانا، تیز نظر ڈالنا۔

○ بَجَمَ - بَجْمًا و بُجُومًا: وفور جذبات سے ساکت ہونا، گونگا ہونا، بے سخن ہونا، گم سم ہونا، لا جواب ہونا، گھبرا جانا، بدحواس ہونا۔

بح: ا۔ بَحَّ ـ بَحًّا و بَحَحًا و بُحُوحًا و بَحَاحًا و بُحُوحَةً و بَحَاحَةً: گلوگرفتہ ہونا، بیٹھی ہوئی آواز والا ہونا صفت مذکر: أَبَحّ صفت مونث: بَحَّاء و بَحَّة جمع بُحّ۔ أَبَحَّهُ و بَحْبَحَهُ: کسی کو گلوگرفتہ کرنا، کی آواز بٹھانا، بھاری کرنا۔ البُحَّة: آواز کا بھاری پن اور اس کا بیٹھا ہونا۔

۲۔ بَحْبَحَ و تَبَحْبَحَ: اچھی طرح ٹھہرنا۔ بحبحت العربُ في لغاتها: عرب کی لغت میں وسعت پیدا ہوگئی۔ تَبَحْبَحَ الدارَ: گھر کے وسط میں ٹھہرنا۔ بُحْبُوحَةُ الدار: گھر کا وسط یا درمیان۔ ـــ العيش: زندگی کی فراخی اور عمدگی۔

○ بَحَّ ـ بَحًّا و بَحَحًا و بُحُوحًا و بَحَاحًا و بُحُوحَةً و بَحَاحَةً: بیٹھی ہوئی آواز والا ہونا یا ہو جانا، کی آواز کا بھرائی ہوئی ہونا، گلوگرفتہ ہونا یا ہو جانا، بھاری آواز والا ہونا یا ہو جانا، سخت ہونا۔ بَحَّحَ و أَبَحَّ ہ: کو بیٹھی ہوئی آواز والا کرنا، گلوگرفتہ کرنا، کی آواز بھاری یا سخت کرنا۔ بَحَّة: گرفتہ آواز، آواز کا بیٹھا ہوا یا بھرائی ہوئی ہونا۔ مَبْحُوح: بیٹھی ہوئی آواز والا، گلوگرفتہ۔ تَبَحْبَحَ: اقبال مند ہونا، خوشحال ہونا، فارغ البال ہونا، مزے کرنا۔

بَحْبُوح: مسرور، خوش، خوش طبع۔ بُحْبُوحَة: وسط، درمیان، خوشحالی اور آسائش کی زندگی، اقبال مندی، دولتمندی، مرفہ الحالی، تونگری، دولت کی بہتات۔ في بحبوحةِ مِن: کے درمیان (میں)، میں، کے دوران میں۔ مُبَحْبَح: خوش حال، اقبال مند، پر آسائش اور خوشحالی کی زندگی سے لطف اٹھانے والا۔

بحت: ا۔ بَحُتَ ـ بُحُوتَةً: خالص ہونا۔ بَاحَتَهُ الوُدَّ: کے ساتھ خالص دوستی کرنا۔ البَحْت: خالص۔ شرابٌ بَحْتٌ: خالص بے ملاوٹ شراب۔ مسكٌ بَحْتٌ: بغیر کسی آمیزش مشک۔ عربيٌّ بحت: خالص نسب عرب۔ مؤنث: بَحْتَة۔ لفظ بحت واحد تثنیہ اور جمع اور مذکر و مونث سب کے لئے آتا ہے۔ اگر چاہو تو مونث، تثنیہ و جمع استعمال کر سکتے ہو۔

۲۔ بَاحَتَ فلانا: کو بتانا۔

۳۔ البُحْتُر و البُحْتُرِيّ: پستہ قد، پست قد، گٹھیلے بدن والا۔

○ بَحْت: خالص، ملاوٹ کے بغیر، بے میل، نرا، سراسر، فقط، محض، صرف، بے کم و کاست، بلا شرکت غیرے۔ بحت الامر: اسی معنی میں ہے۔ بَحْتًا: صرف اس لئے، نرا، محض، صرف، فقط، مخصوص طور پر۔

○ بُحْتُر: پستہ قد اور موٹا، گٹھیلا، فربہ، موٹا، تازہ۔ بُحْتُرِيّ: پستہ قد اور موٹا، گٹھیلا، فربہ موٹا تازہ۔

بحث: ا۔ بَحَثَ ـ بَحْثًا في الأرض: زمین کھودنا۔ یہ مثل اسی سے ہے: کالباحِثِ عن حَتْفِهِ بظلفِهِ: اپنی تباہی کا سامان خود مہیا کرنے والے کی طرح۔ البَحْث جمع أَبْحاث (مص): مٹی کے نیچے کسی چیز کی تلاش سونے وغیرہ کی کان۔ المَبْحَث جمع مَبَاحِث: بحث، بحث کی جگہ۔ مباحثُ البَقَر: نامعلوم جگہ یا بنجر زمین۔

۲۔ بَحَثَ ـ بَحْثًا ہ: کو طلب کرنا۔ ـــ عنه: کی تفتیش کرنا۔ تَبَحَّثَ و ابْتَحَثَ و اِسْتَبْحَثَ عنه: کی تفتیش کرنا۔ البَحْث جمع بُحُوث (مص): تفتیش، تحقیق۔ البَحَّاث: بہت بحث کرنے والا۔ المَبْحَثَة: بحث و تدقیق۔ البَحِيث: راز، بھید۔

۳۔ بَاحَثَهُ: کو مخاطب کرنا، سے بحث کرنا، گفتگو کرنا۔ تَبَاحَثُوا: باہم گفتگو کرنا، آپس میں بحث و مباحثہ کرنا۔

۴۔ بَحْثَرَ - بَحْثَرَةً الشيءَ فتَبَحْثَرَ: کو بکھیرنا جس پر اس کا بکھر جانا، کو کھولنا، جدا جدا کرنا، منتشر کرنا، تو اس کا ظاہر ہو جانا اور جدا جدا ہو جانا اور منتشر ہو جانا۔

○ بَحَثَ ـ بَحْثًا ہ/عن: کو ڈھونڈنا، تلاش کرنا، مانگنا، چاہنا، کی کوشش کرنا۔ ـــ تحقیق کرنا۔ ـــ ہ/عن: کی تحقیقات کرنا، کا مطالعہ کرنا، امتحان لینا، بغور مشاہدہ کرنا، کا گہرا مطالعہ کرنا، پر خوب غور کرنا (کبھی اس معنی میں فی یا علی کا صلہ بھی آتا ہے۔) ـــ ہ (کسی موضوع یا سوال پر) بحث کرنا۔ بَاحَثَ ہ في: سے کسی معاملہ وغیرہ پر بحث مباحثہ کرنا۔ تَبَاحَثَ: بحث کرنا باہم بحث کرنا۔ ـــ مع في: سے کے بارے میں گفتگو کرنا، صلاح کرنا، مشورہ کرنا، صلاح مشورہ کرنا۔ بَحْث جمع بُحُوث و بُحُوثَات و أَبْحَاث عن: کی تلاش، جستجو، بحث (مذکورہ بالا جملوں کے ساتھ) بغور مشاہدہ، کا مطالعہ، تحقیق (ریسرچ) تحقیقات، گہرا مطالعہ، غور و خوض، بحث مباحثہ، رسالہ، مقالہ (Treatise) جمع أَبْحَاث: مطالعہ۔ ـــ في: پر سائنسی رپورٹ۔ بَحَّاث جمع بَحَّاثون: عالم، فاضل، علمی تحقیق پر کام کرنے والا (research worker)۔ بَحَّاثَة: ممتاز عالم۔ مَبْحَث جمع مَبَاحِث: موضوع بحث، موضوع، مرکزی خیال (theme)، تحقیق یا بحث کا میدان، تحقیق کی چیز، ریسرچ، علمی تحقیق، مطالعہ، بغور مشاہدہ، تحقیقات۔ مُبَاحَثَة جمع مُبَاحَثات: بات چیت، گفتگو، تبادلہ، خیال، مذاکرات، گفت و شنید، بحث، مشورہ، مشاورت، صلاح۔ بَاحِث جمع بَاحِثون و بُحَّاث: عالم، علمی تحقیق پر کام کرنے والا، تحقیقات کرنے والا۔ بَحْثَرَ ہ: کو بکھیر دینا، منتشر کر دینا، کو ضائع کر دینا، گنوانا۔ تَبَحْثَرَ: بکھر جانا، منتشر ہو جانا، ضائع ہو جانا۔ بَحْثَرَة: (عیاشی وغیرہ میں) مال اڑانا، ضائع کرنا، ہونا، تضییع۔ مُبَحْثِر: فضول خرچ، ضائع کرنے والا، مال اڑا دینے والا، مسرف۔

بحر: ا۔ بَحِرَ ـ بَحَرًا: ڈر سے حیران یا مبہوت ہونا۔ الباحِر: مبہوت۔

۲۔ بَحِرَ ـ بَحَرًا: سخت پیاس کی وجہ سے پانی سے سیراب نہ ہونا صفت بَحِر۔

۳۔ بَحَرَ ـ بَحْرًا الأرضَ: زمین کو چیرنا، پھاڑنا۔ ـــ الناقةَ: اونٹنی کے کان چیرنا۔ صفت مفعولی: بَحِيرَة جمع بَحَائِر و بُحُر۔

۴۔ أَبْحَرَ الماءُ: پانی کا نمکین اور کھاری ہونا۔ ـــ ت الأرضُ: زمین کا دلدلی ہونا۔ البَحْر جمع أَبْحُر و بُحُور و بِحَار: تصغیر: أُبَيْحِر: نمکین یا کھاری پانی۔

۵۔ أَبْحَرَ: سمندر پر سفر کرنا۔ تَبَحَّرَ في العلم: وسیع علم کا مالک ہونا۔ ـــ في المال: کثیر المال ہونا۔ اِسْتَبْحَرَ في العلم او المال: وسیع العلم یا

کثیر المال ہونا۔ الشعرُ او الخطیبُ: شاعر یا خطیب کا لوگوں میں شہرہ ہونا۔ البَحر جمع اَبْحُر و بُحور و بحار۔ تصغیر اُبَیْحِر: سمندر۔ (البحر المحیط: پانچوں براعظموں کو گھیرنے والا سمندر) ہر بڑا دریا جیسے دریائے نیل۔ ___ جمع بُحُور من المجاز: فیاض اور بہت بھلائیاں کرنے والا۔ البَحْری: بحر کا، بحر کے متعلق۔ البَحّار جمع بَحّارَة: ملاح۔ البَحْرة جمع بِحار و بَحْر: دلدل، تالاب۔ البُحَیرة: (تصغیر) جھیل، چھوٹا سمندر۔

۲۔ البحر جمع بُحور: وزن شعر جسے بحر کہا جاتا ہے۔ البُحْرَة جمع بِحار و بُحُر: پست علاقہ، بڑا باغ۔ الباحر: احمق، متجسس۔ الباحور و الباحوراء: ماہ جولائی کی سخت گرمی۔ البُحران: امراض حادہ میں اچانک پیدا ہونے والا تغیر، شدت مرض کے باعث قوت مدرکہ میں واقع ہونے والا خلل اور گڑبڑ۔ البَحْرین: ایک ملک کا نام، اس کی طرف نسبت بَحْرانی ہے، جو خلاف قیاس ہے۔

○ بَحِرَ۔ بَحَراً: خوف سے چونک اٹھنا، گھبرا جانا، حواس باختہ ہو جانا، حیران ہو جانا، بوکھلا جانا۔ بَحَّرَ: بذریعہ سمندر سفر کرنا، بحری جہاز کا سفر کرنا۔ أبْحَرَ: بذریعہ سمندر سفر کرنا، بحری جہاز کا سفر کرنا، جہاز پر سوار ہونا، جہاز کا سمندری سفر کا آغاز کرنا، سمندری جہاز کا چلنا، سمندری سفر پر جانا، سمندری جہاز کا روانہ ہونا، جہاز کا دریائے نیل میں بہاؤ کے رخ جانا، عازم بحر ہونا۔ تَبَحَّرَ فی: کی تہ کو پہنچنا، کی چھان بین کرنا، کسی موضوع کا پوری طرح مطالعہ کرنا۔ اِستَبْحَر بمعنی تَبَحَّر۔ بَحْر جمع بِحار و بُحُور و اَبْحار و اَبْحُر: سمندر، بڑا دریا، شریف اور بڑا آدمی جس کی فراخ دلی یا علم سمندر کی وسعت کے ہم پلہ ہو، شعر کا وزن۔ فی بَحْرِ: کے دوران۔ فی بَحْرِ سنتین: دو سالوں کے دوران، دو سالوں کے اندر اندر۔ اَلْبحرُ الأبْیَضُ المُتَوَسِّط یا البحر الابیض: بحر ابیض متوسط (the Mediterranean)۔ بحرُ البلطیق: بحر بالٹک (the Baltic sea)۔ بحر الجَنُوب: جنوبی سمندر۔ البحر الاحمر یا بحر القُلْزُم: بحر احمر یا بحر قلزم (the Red sea)۔ بحرُ الخَزَر یا البحر الکسبیانی: بحر کیسپین (the Caspian sea)۔ البحر الأسْوَد: بحر اسود (the Black sea)۔ بحر الظُّلُمات: بحر اٹلانٹک (the Atlantic) بحرُ لوط یا البحر المَیّت: بحر مردار (the Dead sea)۔ بحرِ النیل: دریائے نیل۔ البَحارِنَة: جزائر بحرین کے باشندے۔ بَحْرانی: جزائر بحرین کا۔ البحرین: جزائر بحرین۔ بحرین (ملک)۔ بَحْری: سمندری، بحری امور کے متعلق، بحریہ کا، بحری مسائل کے متعلق، بحری سیاحت کے بارے میں، بحری جہاز کا، جہاز رانی کے متعلق، ملاحوں، بحری فوج کا، جہازوں کا، جہاز رانی کا، شمالی (مصر میں)، کا شمال جمع بحریون و بحریة: ملاح، کشتی بان، جہاز ران۔ القوات البحریة: بحری فوج۔ نباتات بحریة: پانی کے پودے۔ بَحْرِیَة: بحریہ، بحری طاقت، جنگی جہازوں کا بیڑہ۔ بُحَیْرَة: تالاب، جوہڑ، چھوٹی جھیل۔ بَحّار جمع بَحّارُون و بَحّارَة: ملاح، جہاز ران، جمع بَحّارَة: بحری یا ہوائی جہاز کا عملہ، جہاز ران۔ بُحَیْرَة جمع بُحَیْرات و بَحائر: جھیل، (تونس میں) سبزیوں کا باغ۔ بُحْران: (کسی بیماری کا) تشویشناک مرحلہ یا نازک لمحہ۔ مُتَبَحِّر (فی): سے پوری طرح واقف۔ مُتَبَحِّر: گہرا مفکر، عالم فاضل، تیز فہم، زیرک۔

بخ: ۱۔ بَخَّ ۔ بَخّاً فی النوم: سونے میں خراٹے لینا، غصہ ٹھنڈا کرنا۔ بَخْ: اسم فعل ہے بمعنی شاباش، آفریں، مرحبا، (تعریف اور رضامندی کے اظہار کے لئے) جب کہ مبالغہ مراد ہو تو اس کو مکرر لاتے ہیں اور کہتے ہیں بَخٍّ بخٍ یا بخْ بَخْ۔

۲۔ بَخْبَخَ فی النوم: نیند میں خراٹے لینا۔ البعیرُ: اونٹ کا بلبلانا اور منہ کا جھاگ سے بھر جانا۔ ___ الرجُلَ: کو شاباش دینا۔ تَبَخْبَخَ الحرُّ: گرمی کا کم ہونا۔

○ بَخَّ: نیند میں خراٹے لینا۔ ___ ہ: کی پچکاری مارنا، کو یکایک نکالنا، دھار بنا کر نکالنا۔ ___ ہ ب: کو سے چھڑکنا، سے چھینٹے اڑانا۔ بَخٍ بَخٍ: شاباش، واہ واہ، بہت اچھے، مرحبا، بہت خوب، بہت ہی اچھا۔ بَخّاخة: ناک، تھوتھنی، ٹونٹی، دہانہ، منہ۔ بخیخة: پچکاری، سرنج Syringe۔ مِبَخَّة: ناک، تھوتھنی، ٹونٹی، دہانہ، منہ۔

بخت: ۱۔ بَخَتَ ۔ بَخْتاً ہ: کو مارنا، پیٹنا۔ بُخِتَ الرجلُ: بزدل ہونا۔ بَخَّتَہ: کو لا جواب کر دینا۔ البَخْت: نصیب (فارسی لفظ ہے اس کی فصیح عربی حَظّ ہے)۔ البَخیت و المَبْخُوت: نصیبہ ور، خوش قسمت۔

۲۔ بَخْتَرَ بَخْتَرَةً و تَبَخْتَرَ: ناز سے چلنا، متکبرانہ چال سے چلنا۔ البَخْتِیر: خوبصورت جسم والا، شیخی باز، مغرور، خودبین، خودپسند، اکڑ باز، متکبر۔ البَخْتَرِیَّة و التَبَخْتُرِیَّة: خودپسندانہ چال، متکبرانہ چال۔ کہا جاتا ہے: فلان یمشی البَخْتَرِیَّة: فلاں شخص متکبرانہ چال سے چلتا ہے۔

○ بَخْت: قسمت، نصیب، لاٹری کی ایک قسم۔ قلیل البخت: بدقسمت۔ سوء البخت: بدقسمتی۔ بَخِیت: خوش قسمت، خوش نصیب۔ مَبْخُوت: خوش قسمت، خوش نصیب۔

○ تَبَخْتَر: اکڑ کر چلنا، اترانا، اکڑنا، اترا کر پھرنا۔

بخر: ۱۔ بَخِرَ ۔ بَخَراً الفمُ: گندہ دہن ہونا صفت: اَبْخَر۔

۲۔ بَخَرَت ۔ بَخْراً القِدرُ: ہانڈی کی بھاپ نکلنا۔ بَخَّرَ: بھاپ نکالنا۔ تَبَخَّرَ الماءُ: پانی کا بھاپ بننا یا ہونا۔ البُخار جمع أبْخِرَة (ف): بھاپ۔ الباخِرة: اسٹیمر streamer۔

۳۔ بَخَّرَہُ و علیہ: کو دھونی دینا، کو دھونی دے کر خوشبودار بنانا۔ تَبَخَّرَ: دھونی لینا، دھونی سے خوشبودار ہونا۔ البَخُور جمع أبْخِرَة و بُخُورات: ہر وہ شے جس سے دھونی دی جائے۔ بخور مریم و بَخُور الأکراد و بخور البَرّ و بخورُ السودان و بخور البَرْبَر (ن): پودا جس کے پتے زمین پر گلدستے کی طرح جمع ہو جاتے ہیں اور ان سے لمبی لمبی خمدار ڈنڈیاں نکلتی ہیں جن کے اطراف میں پھول لگتے ہیں، آرائش کے لئے کاشت کیا جاتا ہے۔ المِبْخَرة: عودسوز۔

○ بَخَّرَ ہ: کو بخارات میں تبدیل کرنا، بھاپ بنانا، خوشبودار بنانا، معطر کرنا، وبائی اثرات سے پاک کرنا، کے جراثیم دور کرنا، کو عود، لوبان سے خوشبودار بنانا، کو مہک دار دھوئیں سے دھونی دینا۔ تَبَخَّرَ: (پانی کا) بخارات میں تبدیل ہونا، خوشبودار ہونا، بخار بن کر اڑ جانا۔ بُخار جمع بُخارات و أبْخِرَة: بخار، دھواں، بھاپ، کہر، بخارات، دھونی۔ بُخاری: بھاپ کا، بھاپ سے چلنے والا۔ بَخُور: بخورات (بخورات کی) دھونی، لوبان۔ بَخُور مریم: (پہاڑی کنول) cyclamen۔ اَبْخَر: گندہ ذہنی میں مبتلا۔ مِبْخَرة جمع مَباخِر و مِبْخَرات: عود سوز، عود دان، اگردان، اگردتا، دھونی۔ تَبْخِیر: بخارات یا دھوئیں سے ہوا صاف کرنے کا عمل۔ بُوَیْخِرة: چھوٹی دخانی کشتی۔

بحز: بَحَزَ - بَحْزاً عَيْنَهُ: کی آنکھ پھوڑنا۔

بخس ا۔ بَخَسَ - بَخْسًا هُ: کو گھٹانا (اسی سے ہے۔ لاتبخس اخاکَ حقَّهُ: اپنے بھائی کا حق نہ گھٹا) پر ظلم کرنا۔ تَبَاخَسَ القومُ: لوگوں کا ایک دوسرے کو نقصان پہنچانا، خرید و فروخت میں ایک دوسرے کو دھوکا دینا۔ البَخْس (مص): ناقص۔ ہم کہتے ہیں: شَرَوْهُ بثمنٍ بَخْسٍ: کو گھٹیا قیمت میں بیچ دیا۔

۲۔ بَخَسَ - عينَهُ: کی آنکھ پھوڑنا۔

۳۔ البَخْس: بارانی زمین۔ البَخْسِيّ من الزرع: بارانی فصل۔ الأَبَاخِس (ع ا): انگلیاں، انگلیوں کی جڑیں، انگلیوں کا پٹھا، نس یا رگ۔

○ بَخَسَ - بَخْسًا هُ: کو کم کرنا، گھٹانا — قيمتَهُ: کی قیمت کم کرنا۔ — هُ: کو نظر انداز کرنا، کو اہمیت نہ دینا، کا لحاظ نہ کرنا، کی پروا نہ کرنا، سے بے توجہی کرنا، تغافل کرنا، کا دھیان کرنے میں ناکام رہنا۔

بُخْس: بہت کم۔ باخِس: تھوڑا، غیر اہم۔

بخش: ا۔ بَخَشَ - بَخْشًا الشيءَ: میں سوراخ کرنا (عام بول چال میں)۔ البَخْش: سوراخ (عام بول چال میں)۔

۲۔ بَخْشَش: دینا، عطا کرنا (عام بول چال میں)۔ البَخْشِيش: انعام عطیہ، بخشش، فصیح عربی میں راشن، حلوان ہے۔ (عطية مجانية و اكرامية بھی عام لوگوں کی گفتگو میں استعمال ہوتا ہے) جمع بَخَاشِيش۔

بخص: بَخَصَ - بَخْصًا عينَهُ: کی آنکھ نکال دینا۔ — الرجلَ: آنکھ کے اوپر یا نیچے غدہ والا ہونا، صفت مذکر: أَبْخَص صفت مونث بَخْصَاء جمع بُخْص۔ تَبَخَّصَ: تیز نظر سے دیکھنا، پلکوں کا الٹ جانا۔ البَخَص واحد بَخَصَة: نچلی پلک کے نیچے کا گوشت، قدم کا گوشت، انگلیوں کی جڑ کا گوشت۔ مَبْخُوصُ القدمين: پتلے پاؤں والا۔

بخع: بَخَعَ - بَخْعًا نفسَهُ: غم یا غصے سے اپنے آپ کو ہلاکت تک پہنچانا۔ — الأرضَ بالزراعة: زمین پر اُسے خالی چھوڑے بغیر کھیتی باڑی کرتا رہنا۔ —— بالشاة: بکری کو ذبح کرتے ہوئے گدی تک کاٹ دینا۔ — لَهُ نُصْحَهُ: کو بے لوث نصیحت کرنا۔ — هُ: کو ناامید لوٹا دینا، کو شرمندہ کرنا (عام بول چال میں)۔ بَخِعَ - بُخُوعًا و بَخَاعَةً بالحق: حق کا اقرار کرنا، مان لینا۔ بَخَّعَهُ: کو بہت ملامت کرنا، بھلا برا کہنا، جھڑکنا، کی بہت سرزنش کرنا (عام بول چال میں)۔

○ بَخَعَ - بَخْعًا نفسَهُ: غم یا غصہ سے اپنے آپ کو ہلاک کرنا۔

بخق: بَخَقَ - بَخْقًا و أَبْخَقَ عينَهُ: کی آنکھ کانی کرنا، آنکھ پھوڑنا۔ أُبْخِق و باخِق و بَخِيق و مَبْخُوق: کانا، یک چشم۔ بَخْقاء و باخقة و بخيق و بخيقة و مَبْخُوقة: کانی آنکھ۔ بَخِقَتْ - بَخَقًا عينُهُ: کی آنکھ کا بری طرح کانی ہونا۔

بخل: بَخِلَ - بَخَلًا و بَخُلَ - بُخْلًا: بخیل ہونا، کنجوس ہونا۔ بَخِيل جمع بُخَلاء: بخیل کنجوس۔ — عليه و عنه: سے بخل کرنا، صفت: باخِل جمع بُخَّل۔ بَخَّلَهُ: پر بخیل ہونے کا الزام لگانا۔ أَبْخَلَهُ: کو کنجوس پانا۔ البُخْل و البُخُل و البَخَل و البَخَلُ البُخول: کنجوسی۔ البَخَال و البَخَّال و المُبَخَّل و البَخَّل: بہت کنجوس۔ المَبْخَلة: وہ چیز جو کنجوسی کا باعث ہو۔ چنانچہ کہا جاتا ہے: الوَلَدُ مَبْخَلَةٌ مَجْبَنَةٌ: لڑکا کنجوسی اور بزدلی کا باعث ہوتا ہے۔

○ بَخِلَ - بَخَلًا و بَخُلَ - بُخْلًا ب عن/على: کے ساتھ یا ذریعے، کے بارے میں تنگ دل، خسیس، کنجوس یا بخیل ہونا۔ —— عن/على ب: سے کیلئے بخل کرنا۔ —— ب عن/على: میں سے کنجوسی کرنا۔ —— عن/على ب: سے کچھ روک لینا۔ تَبَاخَلَ عن/على ب: کو بیدلی سے کچھ دینا۔ بُخْل: لالچ طمع، حرص، لوبھ۔ بَخِيل جمع بُخَلاء: لالچی، طامع، حریص، بخیل، کنجوس، خسیس۔

بدّ: ا۔ بَدَّ - بَدًّا رجليه: ٹانگیں کھولنا۔ — الرجلَ عن الشيء: کو سے دور کرنا، ہٹانا، روکنا۔ بَدَّ - بَدَدًا: زیادتی گوشت کی وجہ سے دونوں رانوں میں فاصلہ ہونا۔ بَدَّدَ الشيءَ: کو بکھیرنا، منتشر کرنا۔ تَبَدَّدَ: بکھرنا، منتشر ہونا۔ أَبَادِيدُ تَبَادِيدَ: کہا جاتا ہے: ذهبوا ابادیدَ تبادیدَ: وہ منتشر ہو کر چلے گئے۔ طيرٌ أبادِيدُ و تبادِيدُ: منتشر پرندے۔ الأَبَدّ مونث بَدّاء: ہاتھوں یا رانوں میں فاصلہ والا، بڑے جسم والا جس کے بعض حصے دوسرے حصوں سے دور ہوں۔

۲۔ بَدَّدَ الرجلُ: تھکنا۔

۳۔ بَادَّ مُبَادَّةً و بِدَادًا القومُ في السفر: لوگوں کا سفر میں اپنا اپنا خرچ جمع کر کے اکٹھا خرچ کرنا۔ أَبَدَّ الشيءَ بينهم: ہر ایک کو اس کا حصہ دینا۔ تَبَدَّدَ القومُ الشيءَ: آپس میں کے حصے تقسیم کرنا۔ البُدّ و البُدَّة و البُداد: نصیب، حصہ۔

۴۔ بَادَّهُ مُبَادَّةً و بِدَادًا: کو تبادلہ سے فروخت کرنا۔ البُدّ: عوض۔

۵۔ أَبَدَّ يدَهُ: زمین کی طرف ہاتھ بڑھانا۔

۶۔ تَبَادَّ القومُ: میدان کارزار میں نکل کر اپنے اپنے مدمقابل پر حملہ کرنا، دو دو آدمیوں کا فاصلہ سے گزرنا۔ البِدّ و البَدِيد: مثیل، نظیر۔ هذا بِدُّهُ و بديدُهُ: وہ اس جیسا ہے۔ البِدَاد: مبارزت، مدمقابل۔ کہا جاتا ہے: لقوا بِدَادَهُم: وہ اپنے مدمقابلوں (حریفوں) سے ملے۔ بَدَادِ یا بَدَادِ بَدَادِ: ہر شخص اپنے اپنے مدمقابل کو پکڑے۔ جاءت الخيلُ بَدَادِ: گھوڑے متفرق متفرق آئے۔

۷۔ اِبْتَدَّ الرجلان فلانا بالضرب: وہ دونوں طرف سے اس کو مارنے لگے۔

۸۔ اِسْتَبَدَّ بكذا: میں آزاد ہونا، آزادانہ عمل اختیار کرنا، خودرائے ہونا، منفرد ہونا۔ — الامرُ بفلان: پر کسی بات کا بے قابو ہو جانا۔ المُسْتَبِدّ: وہ شخص جو کام شروع کرنے کے بعد اسکو ختم کئے بغیر نہ چھوڑے۔

۹۔ البَدَد و البِدَّة: قوت، حاجت۔ البُدّ: چارۂ کار، بھاگنے کی جگہ، آپ کہتے ہیں: لابُدَّ من هذا: یعنی اس کے بغیر چارہ نہیں، یہ لازمی ہے، ناگزیر ہے۔

○ بَدَّ - بَدًّا: پھیلنا، منتشر ہونا، بکھرنا، الگ الگ حصوں میں بٹنا۔ بَدَّدَ هُ: کو تقسیم کرنا، پھیلانا، بکھیرنا، منتشر کرنا، دور کرنا، نکال دینا، خارج کرنا، الگ کرنا، کو ضائع کرنا، لٹانا، اُڑا دینا، وقت اور محنت ضائع کرنا، کام تھوڑا تھوڑا کر کے چھوڑ دینا، برباد کرنا۔ تَبَدَّدَ: بدد کا صیغہ مجہول۔ جیسے دور ہونا، نکلنا، خارج ہونا، بکھرنا، منتشر ہونا وغیرہ۔ اِسْتَبَدَّ ب: پر اپنی رائے میں آزاد ہونا، آزادی سے کارروائی کرنا یعنی خود رائے ہونا، ہٹیلا ہونا، اڑانے والا ہونا، متعصب ہونا، کا اکیلا مالک یا قابض ہونا، پر اجارہ قائم کرنا، بلاشرکت کوئی تجارت وغیرہ کرنا، خود کوئی ایسا کاروبار کرنا جس کی دوسروں کو اجازت نہ ہو، کو قبضہ میں لینا، پر گرفت کرنا، غالب آنا، کو بے بس کر دینا، بے قابو کر دینا، (احساس و جذبات کا) کو ظالمانہ انداز سے ختم کرنا، فروخت کرنا، ٹھکانے لگانا، پر جابرانہ، جبر و استبداد یا ظالمانہ طریقے سے حکومت کرنا۔ بُدّ: نکلنے کا راستہ، نجات، چھٹکارا۔ اذا لم يكن بُدٌّ مِن أن: اگر یہ بات ناگزیر ہے کہ...... لابُدَّ: معین طور پر، ٹھیک ٹھیک طور پر، ناگزیر طور پر، اٹل طور پر، یقیناً۔ لابُدَّ مِن: یہ

ضروری ہے، ناگزیر ہے، اٹل ہے، مجبوری کی بات ہے۔ لابُدَّ لَهُ منه: اسے صرف یہ کرنا ہوگا، اسے محض یہ کرنا پڑے گا۔ مِن کلِّ بُدٍّ: بہرحال، بہرکیف، بہرصورت۔ اَبَادِید: بکھرا ہوا، منتشر۔ تَبْدِید: بکھیرنا، منتشر کرنا یا ہونا، انتشار، پراگندی، ہٹانا، اٹھنا، اخراج، ضیاع، عیاشی میں اڑانا۔ استبداد: آمریت، استبدادیت، ظلم، جبر، استبداد، مطلق العنانی، ظلم و جور، جور و جبر، استبدادی حکومت، شخصی حکومت، حکومت استبداد، استبداد پسندی، شخصی حکومت کا نظریہ۔ استبدادی: ظالمانہ، آمرانہ، جابرانہ، استبدادی، خودسرانہ۔ استبدادیات: آمرانہ افعال۔ مستبد: آمرانہ، خودمختارانہ، من مانی، ظالمانہ، جابرانہ، استبدادی، خودسرانہ، ظالم، جابر، جابر حکمران، خودسر، مطلق العنان۔ مُسْتَبِدٌّ بِرَأيِهِ: خودرائے، ضدی، منہ زور، سرکش، سرچڑھا، ہٹیلا۔

بدأ: بَدَأَ ـ بَدْأً و ابْتَدَأَ و تَبَدَّأَ الشيءَ و بِهِ: کو شروع کرنا، کو پہلے کرنا۔ ـــ بِفُلانٍ: کو آگے بڑھانا۔ ـ الشيءَ: کو شروع کرنا، پیدا کرنا۔ بَدَّأَ ہ: سے شروع کرانا، کو پہلے رکھنا، فضیلت دینا۔ البدء جمع أبْدَاء و بُدُوء و البَدْأة و البَداءَة و البَدِيئَة: شروع، ابتداء۔ کہا جاتا ہے: افْعَلْهُ بَدْأً و بَدْءَ بَدْءٍ و أوَّلَ بدءٍ و بَادِئَ بَدْءٍ و بَدْأةَ ذی بدءٍ: میں اس کو سب سے پہلے کروں گا۔ البَدْأَة: کسی جگہ کے لئے سفر کی ابتداء۔ آپ کہتے ہیں: اکتریتُ الفرس لِلبَدْأةِ و الرَّجعة: میں نے گھوڑے کو سفر پر جانے آنے کے لئے کرایہ پر لیا۔ المَبْدَأ جمع مَبَادِئ: اصل، سبب۔ المُبْتَدَأ: اول، پہلا، واسم، مسندالیہ جو عوامل لفظیہ سے خالی ہو جیسے: اللّٰهُ بارئُ العالم: اللہ خالق کائنات ہے۔ یہاں اللہ (مسند الیہ) مبتدأ ہے۔ باری مسند (خبر) ہے۔ الإبتدائیّ: پہلا، ابتدائی۔ المحکمة الابتدائية: وہ عدالت جو ابتدائی طور پر دیوانی اور فوجداری مقدمات سننے کی مجاز ہو (Court of first instance)۔ التعلیم الابتدائی: ابتدائی تعلیم Elementary education۔ الشهادة الابتدائية: ابتدائی تعلیم کا سرٹیفکیٹ Junior high school graduation certificate۔

۲۔ بَدَأَ و أبْدَأَ اللّٰهُ الخلقَ: اللہ تعالیٰ نے مخلوق کو پیدا کیا، عدم سے وجود میں لایا۔ صفت: بَادِئ و مُبْدِئ۔

۳۔ أبْدَأَ الرجلُ: تعجب انگیز کام کرنا۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ ما یُبْدِئ و ما یُعِید: فلاں شخص کچھ بھی نہیں بولتا۔

○ بَدَا ـ بَدْأً ب/فی ہ/ہ: کے ساتھ کو شروع کرنا، کے ساتھ کا آغاز کرنا، کو کرنا شروع کرنا۔ ـــ: شروع کرنا، رائج ہونا، اٹھنا، کھڑے ہونا، یکایک اٹھ بیٹھنا، دکھائی دینا، نکل آنا۔ بَدَّأَ ہ علی: کو کے سامنے رکھنا؛ کو پر ترجیح دینا، فوقیت دینا، مقدم کرنا۔ بَادَأَ ب ہ: کو شروع کرنا، کے بارے میں۔ ـــ ب ہ: کی طرف پہلا قدم اٹھانا، پیش قدمی کرنا، پہل کرنا۔ بَادَأَ ہ بالکلام: کو مخاطب کرنا، سے سب سے پہلے بات کرنا۔ أبْدَأَ ہ: کو سب سے پہلے کرنا، بنانا، نئی چیز کو واضح کرنا، شائع کرنا۔ ما یُبْدِئ و ما یُعِید: وہ کوئی اچھی بات کہنے کا تصور بھی نہیں کرسکتا۔ یُبْدِئ و یُعِید: وہ ہر قابل فہم بات کہتا ہے وہ ہر سمجھ میں آنے والا کام کرتا ہے۔ إبْتَدَأ ب: کو شروع کرنا۔ بَدْءٌ: شروع، آغاز۔ مُنذ البَدْءِ: شروع (ہی) سے۔ فعلهُ عَوْدًا و بَدْءًا یا عَوْدَهُ علی بَدْئِهِ یا عودا إلی بدءٍ: اس نے سب دوبارہ کیا اس نے نئے سرے سے شروع کیا۔ بَدْأة و بَدِيئة و بِدَاية: شروع، آغاز۔ فی بدایةِ الأمر: شروع میں۔ بَدَاءَة: شروع، پہلا قدم۔ بَدَاءَةَ بدءٍ: شروع ہی میں۔ بُدَائی: ابتدائی ادوار کا، قدیمی، قدیم۔ مَبْدَأ جمع مَبَادِئ: شروع، آغاز، نقطہ آغاز، بنیاد، اصول، ایجاد جمع اصول، یقین کامل، نظریہ، نظریاتی بنیاد یا نظام، نقطہ نظر، مبادی، بنیادی تصورات، مبادی، مبادیات۔ کتبُ المبادی: ابتدائی کتابیں۔ مَبْدَئِي: تخلیقی، طبع زاد، ابتدائی، بنیادی، اساسی۔ مَبْدَئِیًّا: اصولی طور پر، دراصل، ابتداء: شروع، آغاز۔ ابتداءً مِن: سے، سے شروع ہوتے ہوئے (جس کے بعد تاریخ کا ذکر کیا جاتا ہے)۔ اِبتدائی: ابتدائی، بنیادی، پرائمری، اصل، ابتدائی ادوار کا۔ مدرسة ابتدائية: ابتدائی مدرسہ Junior high school۔ پرائمری سکول۔ بادئ: شروع کرتے ہوئے۔ بادئَ الأمر اور فی بادئ الأمر: شروع میں۔ فی بادئ الرای: دوبارہ غور کئے بغیر، بلا جھجک۔ بادئَ ذی بدءٍ: سب سے پہلے، سب سے بڑھ کر یہ کہ، ابتدائی طور پر۔ البادئ ذکرُہ: جس کا شروع میں ذکر کیا گیا، جس کا پہلے ذکر کیا گیا۔ مُبْتَدِئ: شروع، شروع کرنے والا نو آموز، اناڑی۔ مُبْتَدَأ: شروع آغاز، مسند الیہ، جملہ اسمیہ کا مبتداء (فاعل)۔

بدح: بَدَحَ ـ بَدْحًا ہ بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا۔ ـ بالسِّرِّ: راز کھول دینا۔ تَبَادَحُوا بالشيءِ: کو باہم مل کر پھینکنا۔ البَدْحُ جمع بُدُوح و بِداح و البَدَاح جمع بُدُح و البُدْحَة: کشادہ زمین۔

بدخ: بَدَخَ ـ و بَدُخَ ـ بَدَخًا و بَدَاخَةً: بلند مرتبہ ہونا صفت: بَدِيخ جمع بُدَخاء۔ تَبَدَّخ علیه: سے بڑا بننا۔

بدر: ۱۔ بَدَرَ ـ بُدُوراً إلی الشيءِ: کی طرف جلدی کرنا۔ ـــ ہ إلی الشيءِ: کے لئے کسی پر سبقت کرنا۔ بَادَرَ مُبَادَرَةً و بِدَاراً إلی الشيءِ: کی طرف لپکنا، جلدی کرنا۔ ـــ الشيءَ: کو لینے کے لئے جلدی کرنا۔ ـ فلاناً الشيءَ و الیه: کے لئے کسی سے سبقت لیجانا۔ تبادَرَ القومُ: جلدی کرنا۔ إبْتَدَرَ القوم امراً: کسی کام کے لئے ایک دوسرے سے سبقت لیجانے کے لئے آگے بڑھنا۔ بَدَارِ: اسم فعل بمعنی اسرع (جلدی کر)۔ البادِر جمع بَوَادِر: جلدی کرنے والا، سبقت کرنے والا۔ البَادِرَة جمع بَوَادِر: تیزی، شتابی تیزی کے وقت کی خفیف الحرکتی۔ کہا جاتا ہے: بَدَرَت منه بوادرُ غضب: اس سے غصہ کی حرکات سرزد ہوئیں۔ البَدَرَی: مسابقت۔ کہا جاتا ہے: استبقنا البَدَرَی: ہم نے سبقت لیجانے کے لئے دوڑ کی۔ المُبادَرة (مص): دوسروں سے پہلے کی گئی تجویز یا ان سے پہلے اس میں سبقت۔ المبادرة فی الحرب: جنگ میں پہل کاری جس سے دشمن پر فتح ہو۔

۲۔ أبْدَرَ: پر چودھویں رات کے چاند کا طلوع ہونا، چودھویں رات میں چلنا۔ البَدْر جمع بُدُور: بھرپور چاند، چودھویں رات کا چاند، تھالی، طباق۔ لیلة البدر: چاند کی چودھویں رات۔

۳۔ البَدْرَة جمع بِدَر و بُدُور: دس ہزار درہم۔ ـــ مِن المال: کی بڑی مالیت (کہا جاتا ہے: فلانٌ یهب البدور: فلاں شخص ہزاروں کی تھیلیاں عطا کرتا ہے)۔ ہزاروں درہموں کی تھیلی۔ البَدْرِيّ: جاڑے سے کچھ قبل ہونے والی بارش، عام لوگ کہتے ہیں: جئتُ بَدْرِی: میں علی الصبح آیا۔ البادِرة جمع بوادر: پھل کی طرف سے تیر کی نوک (کہا جاتا ہے: اصابته بادرة السهم: اس کو تیر کی نوک لگی)۔ مونڈھے اور گردن کے درمیان کا گوشت۔ البَیْدَر جمع بَیَادِر (ز): کھلیان۔

○ بَدَرَ ـ بدرا: غیر متوقع طور پر آجانا، اچانک آجانا۔

ــ من: جوش میں کسی کے منہ سے کوئی بات نکل جانا۔ بَــادَرَهُ: اچانک کسی کے ذہن میں آنا، کسی کو سوجھنا (خیال وغیرہ کا کسی کو اچانک آنا، کو خیال آنا۔ ــ إلی: کوئی کام شروع کرنا، کسی کام کا آغاز کرنا، بلا تاخیر کوئی کام کرنے کے لئے روانہ ہونا، کسی کے پاس یا کسی جگہ تیزی سے جانا۔ ــ ب: کوئی کام عجلت سے کرنا۔ ــ إلی: (مصدر سے پہلے) کوئی کام مستعدی سے یا بلا تاخیر کرنا، کوئی کام کرنے میں جلدی کرنا۔ ــ ہ ب: پر (دشمنی) سے حملہ کرنا، کسی چیز سے کسی کو مخاطب کرنا، کو مارنا، پر چڑھ دوڑنا، بوچھاڑ کرنا، یکا یک آلینا۔ مثلاً بــادره بـكـلام غـلـيـظ: کو بدتمیزی سے دوٹوک جواب دینا۔ ــ إلی: کا ردعمل ہونا، کا نتیجہ ہونا، کا اثر ہونا، سے متاثر ہونا۔ بـادر إلـى انـجـاز الـوعـد: وعدہ پورا کرنے میں جلدی کرنا۔ تَـبَـادَرَ إلـى الـذهـن: خیال آنا، واضح ہونا۔ ــ أن: پہلی اچٹتی ہوئی نظر ڈالنے پر لگنا جیسے: تبـادر الـى ذهـنـي أنْ: مجھے اچانک خیال آیا کہ...... تـبـادر إلـى الـفـهـم: فوری طور پر سمجھ میں آنا۔ إبْـتَـدَرَ ہ: کسی جگہ جلدی جانا۔ ــــ ہ: کے آگے ہونا، کی پیش بندی کرنا۔ ابتدرها قائلا: اس سے پہلے کہ وہ کچھ کہہ سکتی وہ پکار اٹھا۔ بَدَراتُ الاموال: بڑی بڑی رقوم۔ بـادِرة جمع بَــوَادِر: نقیب، پیش خیمہ، پیش رو، مستقبل کی نشاندہی کرنے والی چیز، پہلی علامت، نشانی یا دلیل، غیر متوقع یا نامعلوم عمل، غصہ وغیرہ کی ہیجان خیز لہر یا دورہ، غلطی۔ بَــوَادِر: تحریکیں، لہریں، ترنگیں، جذبے۔ بـادرة خـيـر: اچھی یا فیاضانہ لہر، ترنگ یا من کی موج۔

○ بـدروم و بلدرون جمع بـدرومات: تہ خانہ (ترکی لفظ)۔

بدع: ا۔ بَدَعَ ۔ بَدْعًا الشيءَ: کو ایجاد کرنا، بغیر نمونہ بنانا۔ ــ ہ: کو شروع کرنا، کی ابتدا کرنا، بنانا، وجود میں لانا، پیدا کرنا۔ بَدُعَ ۔ بَدْعًا و بَدَاعَةً و بُدُوعًا: لاثانی ہونا، بے مثل ہونا۔ أبْدَعَ و إبْتَدَعَ الشيءَ: کو وجود میں لانا، بنانا، پیدا کرنا۔ تَبَدَّعَ: بدعتی ہونا۔ إسْتَبْـدَعَ الشـيءَ: کو عجیب و نادر سمجھنا۔ البِدْع جمع أبْدَاع و بُدُع: انوکھا، ناتجربہ کار (کہا جاتا ہے: فـلانٌ بـدع فـي الامر: فلاں شخص نے اس کام کو پہلی بار کیا)۔ ــ من الرجال: ناواقف، جو امور کو نہ آزماتا ہو۔ البِدْعَة جمع بِدَع: چیز جو کسی سابق مثال کے بغیر بنائی جائے۔ (مذہب میں: نئی رسم)۔ البَدِيع: اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ میں سے ایک (کہا جاتا ہے: اللّٰه بديع السماوات و الارض: اللہ تعالیٰ آسمانوں اور زمین کا موجد ہے)، انوکھی چیز، انوکھی چیز بنانے والا۔ الإبْــداع و الابتــداع: (دانا لوگوں کے نزدیک) ایسی چیز کو وجود میں لانا ہے، جو مادہ اور زمانہ کے لحاظ سے بے مثل ہو۔

۲۔ بَدَّعَهُ: کو بدعتی ٹھہرانا۔ أبْدَعَ و إبْتَدَعَ الرجلُ: بدعت کا مرتکب ہونا۔ البِدْعة جمع بِدَع: نیا مخالف ایمان عقیدہ۔ المُبْتَدِعُون: بدعتی لوگ۔

۳۔ أبْدَعَ: کسی کام کو عمدگی سے کرنا۔ عـلـم البديع: وہ علم جس سے کلام کی لفظی و معنوی خوبیاں معلوم ہوں۔

۴۔ إسْتَبْدَعَ الشيءَ: کو عجیب و نادر سمجھنا۔ البِدع: تعجب۔ کہا جاتا ہے: لابـدع من ذلك: اس بات سے کوئی تعجب نہیں۔

۵۔ أُبْدِعَ به: کو بے مدد چھوڑ دینا۔ البَدِيع: موٹا، نئی مشک۔

○ بَدَعَ ۔ بَدْعًا ہ: کو متعارف کرانا، وجود میں لانا، شروع کرنا، پہلی دفعہ کرنا، کوئی کام پہلی دفعہ کرانے والا ہونا، ایجاد کرنا۔ بَـدَّعَ ہ: کو بدعتی ہونے سے متہم کرنا، پر مسیحی عقائد کے خلاف اور خلاف شرع ہونے کا الزام لگانا۔ أبْـدَعَ ہ: کو متعارف کرانا، وجود میں لانا، پہلی دفعہ کرنا، ایجاد کرنا، کو سب سے پہلے کرنے والا ہونا، کو پیدا کرنا، کی تخلیق کرنا۔ ــ في: میں بے مثال اور عمدہ نتائج حاصل کرنا، میں ممتاز اور حیران کن ہونا۔ إبْتَـدَعَ ہ: کو ایجاد کرنا، اختراع کرنا۔ إسْتَبْـدَعَ ہ: کو بے مثل سمجھنا، انوکھا یا نادر سمجھنا۔ بِــدْع: نیا خیال، نیا طریقہ، نئی چیز، نئی بات، انوکھا ہونا، نرالی چیز، تخلیق۔ بَـدْعًـا و عَـوداً: بار بار۔ بِـدع جمع ابـداع: نیا خیال رائج کرنے والا، نئی بات پیدا کرنے والا، نیا، اصلی، بے مثل، بے نظیر، فقید المثال، انوکھا، نرالا، عجیب۔ لابِـدْعَ: کوئی تعجب نہیں۔ لابِـدْعَ أن: کوئی تعجب نہیں کہ۔ بِـدْعٌ مِـن: کے علاوہ کوئی چیز، سے مختلف۔ بِـدْعَة جمع بِـدَع: نیا خیال، نیا طریقہ، نئی چیز، نئی بات، انوکھی چیز، انوکھی بات، عجیب شئے، انوکھا پن، بدعتی یا ملحدانہ عقیدہ، بدعت، کفر، جمع (فیشن، فن کی) تخلیقات۔ اهـل و البِـدَع: ملحد لوگ، بدعتی لوگ، مذہب کے مسلمہ عقائد کے مخالفین۔ بـديـع: بے نظیر، بے مثل، انوکھا، نرالا، نادر، عجیب، مافوق العادت، تعجب خیز، حیرت انگیز، قابل تعریف، نہایت عمدہ، یکتا، لاجواب، لاثانی، خالق۔ علـم البديع: کنایوں، استعاروں اور تشبیہوں کا فن یا علم (عام طور پر) عمدہ اسلوب کا فن یا علم۔ بَـدِيعَة جمع بَـدَائـع: حیران کن اور تعجب انگیز چیز، عجیب و غریب چیز، حیرت انگیز واقعہ، عجوبہ، حیرت انگیز نمونہ، حیرت، تعجب، اچنبھا، معجزہ، حیرت انگیزی، ابتدائی تخلیق۔ بَـدِيعي: خطیبانہ، فصیح و بلیغ، پرجوش، ولولہ انگیز۔ أبْـدَع: زیادہ تعجب انگیز، زیادہ حیران کن، زیادہ عجیب و غریب، زیادہ غیر معمولی، زیادہ جدت، اختراع یا اصلیت کا حامل۔ إبْـداع: تخلیق، ڈھالنا، متشکل کرنا، صورت گری، حیرت انگیز اور یکتائے روزگار کامیابی، منفرد یا بے مثل ہونا، انوکھا پن، یکتائی، تخلیقی قوت، تخلیقی صلاحیت۔ إبْـدَاعي: رومانی یا تخیلی (ادب)۔ إبْـدَاعِية: رومانی طرز تحریر، رومانیت۔ مُـبْـدِع: تیار کرنے والا، تخلیق کرنے والا، تخلیقی، خالق، استثنائی، غیر معمولی، منفرد، بے مثال، فقید المثال، ممتاز (فن کار وغیرہ)۔ مُبْتَـدِع: نیا خیال رائج کرنے والا، نئی بات پیدا کرنے والا، خالق، کافر، بدعتی۔

بدغ: بَدِغَ ۔ بَدَغًا: زمین پر گھسٹنا۔ ــ بـالشرّ او بـالاقـذار: برائی یا گندگی سے آلودہ ہونا۔ بَـدَغَ ۔ بَدْغًا الجوزَ او اللوز: اخروٹ یا بادام توڑنا۔

بدل: بَدَلَ ۔ بَدْلاً الشيءَ: کو بدلنا، کو بدلہ میں لینا۔ أبْدَلَ الشيءَ منه: کو سے بدلہ میں لینا۔ بَـدَّلَهُ: کو بدلنا۔ ــ الشيءَ منه: کو سے بدلہ میں لینا۔ ــ الشيءَ شيأً آخر: کو دوسری چیز سے بدل دینا۔ کہا جاتا ہے: بَـدَّلَ اللّٰه الخوف أمْناً: اللہ تعالیٰ نے خوف کو امن سے بدل دیا۔ بَـادَلَـهُ بكذا: کو کے تبادلہ میں دینا۔ تَـبَـدَّلاَ و تَـبَادَلاَ ثوبَيهما: دونوں میں سے ہر ایک نے اپنے کپڑوں کے بدلے دوسرے کے کپڑے لئے۔ تَبَدَّلَ: بدل جانا، متغیر ہونا۔ ــ ہ بكذا: کو کی جگہ، کے بدلہ میں لینا۔ جیسے: تـبـدلت الدارُ بأنسها وحشاً: گھر کی انسیت وحشت سے بدل گئی۔ إسْتَبْدَلَهُ بكذا: کو کی جگہ لینا، کو کے بدلہ میں لینا۔ البِـدْل و البَدَل و البَدِيل جمع أبْدَال و بُدَلَاء: بدلہ، عوض، جانشین۔ الأبْـدَال: لوگوں کی رائے میں وہ صالح لوگ جن سے دنیا کبھی خالی نہیں رہتی جب ان میں سے کوئی مرجاتا ہے تو اللہ تعالیٰ اسکی جگہ دوسرے کو قائم مقام بنا دیتا ہے۔

۲۔ بَـدِلَ ۔ بَـدَلاً: ہڈیوں یا جوڑوں میں درد والا ہونا۔ البَـدَل (طب): جوڑوں، ہاتھوں یا ہڈیوں کا درد۔ اسی سے ہے: رُبَّ بَـدَلٍ شرٌّ من بَدَل: بہت سے

عوارض ہڈی کے درد سے زیادہ برے ہیں۔

۳۔ البَذْل و البَدَل و البَدِیل جمع ابْدال و بُدَلاء: فیاض، شریف۔ کہا جاتا ہے: رجلٌ بَذْلٌ و بَدَلٌ: مرد شریف۔ البَدْلَة: کپڑوں کا جوڑا۔ البَدّال: کھانے کی چیزیں بیچنے والا، عام لوگ اسے بقّال کہتے ہیں۔

○ بَـ ـ ه ب: کو کی جگہ لینا یا رکھنا، کو سے بدلنا، ادلا بدل کرنا۔ بَدَّلَ ه ه: کو میں تبدیل کرنا۔ ـــ ه ب ـ: کو کی جگہ رکھنا، کو کا قائم مقام بنانا، کو سے بدلنا، کو کے بدلہ میں دینا۔ ـــ ه: کو بدلنا، تبدیل کرنا۔ ـ ـ ـ ه: کے ساتھ کوئی چیز ادلا بدلی کرنا۔ ابْدَلَ ه ب: کو کی جگہ لینا یا رکھنا، کے بدلہ میں کوئی اور چیز دینا۔ ـــ ـ ب ه: کو کے عوض کوئی دوسری چیز دینا۔ ـــ ه ه ب: کو کوئی چیز کسی چیز کے بدلہ میں دینا۔ تَبَدَّلَ: تبدیل ہونا، ادلا بدلی ہونا۔ تَبَادَلَ ه: کا تبادلہ کرنا (جیسے لفظوں، خیالات، تہنیت کا)۔ اِسْتَبْدَلَ ه ب/ب ه: کو سے بدلنا، کو کے بدلہ میں لینا، کا سے تبادلہ کرنا، چیز کے بدلے چیز کا لین دین کرنا، مبادلہ کرنا، کو کی جگہ لینا یا رکھنا، کو کا قائم مقام بنانا۔ بَدَل جمع ابْدَال: بدل، قائم مقام، قائم مقامی، جانشینی، عوضی، ہم پلہ، ہم قیمت، ہم پایہ، معاوضہ، بدلہ، عوض، پاسنگ، ادائیگی، تلافی، بے باقی، ہرجانہ، الاؤنس، وظیفہ، قیمت، شرح، گرامر: بدل۔ بدلُ الجِرایة: خوراک کے لئے وظیفہ۔ بدلُ السَفَرِیَة: سفری الاؤنس۔ بدلُ الاشتراك: چندہ۔ بدل التمثیل: خرچ الاؤنس۔ بَدَلَ: کے عوض، کے بجائے، کی جگہ، کے بدلہ میں۔ بَدَلاً مِن: کی جگہ، کے عوض کے بدلہ میں۔ بَدْلَة جمع بَدَلات و بِدَل: (کپڑوں کا) جوڑا، پوشاک، لباس، پہناوا۔ بدلةُ الحَمَّام: غسل کا لباس۔ بدلة رَسْمِیَّة: یونیفارم، وردی۔ بدلة تشریفاتیة: فل ڈریس یونیفارم۔ بَدَلِیَة: معاوضہ۔ بَدَالَ: کے بجائے۔ بَدَالَ مَا: (ہونے کرنے وغیرہ) کے بجائے۔ بَدِیل جمع بُدَلاء مِن/عَن: کا بدل، قائم مقام مونث: بدیلة۔ مَفْرَزَةٌ بَدِیلَةٌ: فوج کا ریزرو دستہ۔ بَدَّال: پنساری، کریانہ فروش، ریزگاری فراہم کرنے والا۔ بَدَّالَة: زمین دوز بدرو، نظام ہمرسانی، ٹیلیفون ایکسچینج، سنٹرال۔ مُبَادَلَة جمع مُبَادَلات: ایکسچینج و حصص مارکیٹ۔ مبادلات تجاریة: تجارتی مبادلہ، تجارتی تعلقات۔ تبادل: باہمی مبادلہ۔ تبادل السلام: تہنیات کا تبادلہ۔ تبادل الخواطر: تبدیلیء خیالات، ٹیلی پیتھی telepathy۔ مُبَدِّل الاسطوانات: خودکار ریکارڈ بدلنے والا آلہ automatic record changer۔ متبادل: باہمی، باہمدگر، مشترکہ، مشترک۔

بدن: ۱۔ بَدَنَ ـُ بَدَنًا و بُدْنًا و بُدُونًا و بَدُنَ ـُ بَدَانَةً و بَدَانًا: فربہ بدن ہونا، موٹے بدن والا ہونا، صفت مذکر بادِن صفت مونث: بادن و بادنة جمع بُدَّن و بَدِین جمع بُدُن۔ البَدَن جمع ابْدان: جسم۔ البَدَنة: فربہ بدن اونٹنی یا گائے۔ المِبدان و المُبَدَّن: فربہ، موٹا، موٹے جسم والا۔

۲۔ بَدَّنَ: بڑی عمر والا ہونا۔

۳۔ بَدَّنَهُ: کوزرہ پہنانا۔ البَدَن جمع بُدُون: چھوٹی زرہ۔ البَدَنة: عورتوں کی آستین کے بغیر قمیص۔

○ بَدَن جمع ابْدَان و ابْدُن: جسم، تنہ، دھڑ۔ بَدَنِی: جسمانی، مجسم، جسمی۔ بَدِین جمع بُدُن: مضبوط، قوی، شہ زور، موٹا، فربہ، جسیم، موٹا تازہ، توندل، توند والا، لحیم شحیم۔ بُدُونه: فربہی، موٹاپا، ڈیل ڈول۔ بادِن جمع بُدُن: مضبوط، قوی، موٹا، فربہ، جسیم۔

بده: ۱۔ بَدَهَ ـَ بَدْهًا و بَادَهَ الرجلَ: کے پاس اچانک آنا صفت مذکر: بادِه صفت مؤنث: بادِهَة جمع بَوَادِه۔ البُدَاهَة و البَدَاهَة: بیساختگی، اچانک یا بے خبری میں جالینا۔ البَدِیهة جمع بَدَائِه: اچانک یا بے خبری میں جالینا، بیساختگی۔ المِبْدَه: اچانک، غیر متوقع، اچانک یا بے خبری میں جالینے والا۔

۲۔ تَبَادَهُوا الشعرَ او الخُطَبَ: بلا تامل و فکر باہم شعر پڑھنا یا تقریر کرنا۔ اِبْتَدَهَ الخطبةَ: بلا تامل و فکر تقریر کرنا صفت: مُبْتَدِه و مِبْدَه۔ بدیهًا و علی البدیهة: بے سوچے، بلا توقف۔ البَدِیهة جمع بَدَائه: طویل غور و خوض کا فقدان۔ کہا جاتا ہے: اجاب علی البدیهة: اس نے غور و فکر کے بغیر جواب دیا۔ هذا معلوم فی بَدَائِهِ العقول: یہ تو بغیر سوچے سمجھ میں آتا ہے۔ لفلان بدائه فی الکلام: فلاں کی گفتگو عجیب و غریب ہے۔ فلانٌ ذو بدیهة: فلاں شخص اپنے سپرد کیا جانے والا کام فوراً سمجھ جاتا ہے۔ البَدِیهی: فوری۔ المِبْدَه: فی البدیہ بولنے والا، تقریر کرنے والا۔

۳۔ البُدَاهَة و البَدَاهَة: ہر شے کا اول، شروع، کہا جاتا ہے: لحقهُ فی بداهة جریه: وہ دوڑنے کے شروع ہی میں اس سے جا ملا۔ البَدِیهی: عقل کی نظر میں ضروری۔ البدیهیات (عند العلماء): مسلمات، اولیات، صاف سچائیاں۔

○ بَدَهَ ـَ بَدْهًا ه: کے پاس اچانک آجانا، پر اچانک آپڑنا، ٹوٹ پڑنا، حملہ کرنا، غیر متوقع طور پر واقع ہونا۔ ـــ ه ب: کو سے حیران کر دینا، بھونچکا کر دینا۔ بَادَهَ ه ب: کے سامنے کیساتھ اچانک آنا یا غیر متوقع طور پر آنا۔ اِبْتَدَهَ ه: کو برجستہ کرنا، فی البدیہ (شعر وغیرہ) کہنا، (نغمہ سرائی وغیرہ) کرنا، (تقریر وغیرہ) کرنا، کو تیاری کے بغیر یا بیساختہ کرنا، کو وہیں، جھٹ، یا وقتی جذبے کے تحت کرنا۔ بَدَاهَة: بیساختگی، آپ سے آپ، اپنے آپ یا خود بخود یا بیساختہ وقوع، تحریک، لہر، ترنگ، جذبہ، سادہ طبعی طریقہ، حقیقی پن، قدرتی پن، برجستگی، بے ساختگی، کام کی بات۔ بَدَاهَةً و بالبداهة: آپ سے آپ، اپنے آپ، خود بخود، بیساختگی سے۔ بَدِیهَة: کوئی اچانک یا غیر متوقع چیز، وہیں بنا دینا، تحریک، جذبہ، لہر، ترنگ، تخلیقی تحریک، بیساختہ وجدان، وجدانی فہم یا بصیرت، فطری یا جبلی ادراک یا وسعت نظر، عقلی یا شعوری صلاحیت۔ علی البدیهة: برجستگی سے، خود بخود، بیساختہ، تیاری کے بغیر۔ حاضر البدیهة: زود فہم، حاضر جواب۔ بدهةٌ حاضرة: ہوشمندی۔ بَدِیهی و بَدَهِی: وجدانی، صاف، ظاہر، بدیہی۔ بَدِیهِیَّة جمع بدیهیات: بدیہیات یا اولیات میں سے ایک ایک بدیہی، بنیادی، صاف سچائی، پیش یا افتادہ، حقیقت، عام بات جو ہر ایک جانتا ہو، فرسودہ صداقت۔ بَدَائِه: بنیادی یا صاف سچائیاں۔

بدا: ۱۔ بَدَا ـُ بُدُوًّا و بَدَاءً و بَدْوًا و بَدَاءَةً: ظاہر ہونا صفت: بادٍ جمع بادُون و بُدًّى و بُدَّى۔ بَادَی ه: کو واضح کرنا، کے آثار ظاہر کرنا۔ ـــ بالعداوة: دشمنی ظاہر کرنا۔ ابْدَی الأمرَ: کو ظاہر کرنا، تَبَدَّی: ظاہر ہونا۔ تبادی القومُ بالعداوة: دشمنی ظاہر کرنا۔ بَدَاوَةُ الامر: معاملہ کا سب سے پہلے ظاہر ہونے والا حصہ۔

۲۔ بَدَا ـُ بُدُوًّا و بَدَاءً و بَدْوًا و بَدَاءَةً له فی امر: کے بارے میں رائے سوجھنا۔ البَدَاءَة جمع بَدَوات: رائے۔ البدوات: مختلف آراء۔

۳۔ بَدَا ـُ بَدَاوَةً و بِدَاوَةً و تَبَدَّی: صحرا کی طرف نکل جانا، بادیہ میں اقامت کرنا، بدوی ہونا۔ تَبَادَی: بادیہ نشینوں سے مشابہ ہونا۔ البَدْو: خانہ بدوش عرب قبائل، بدو کی طرف نسبت کیلئے: بَدْوِی

و بَدَوِیٌّ مونث بدویة جمع بَدَاوِی۔ البَادِیة و البَدَاوَة جمع بَادِیات و بَوَاد: صحراء، جنگل۔

۴۔ بَادَاهُ: سے مقابلہ کرنا۔

۵۔ أبدٰی فی کلامه: اپنے کلام میں فریادرسی چاہنا۔ کہا جاتا ہے: ابدیتَ فی منطقکَ: تو نے اپنی گفتگو میں فریادرسی چاہی، اسی سے ہے: السلطان دو عَدَوان و دو بَدَوان: سلطان لوگوں کے خلاف جارحیت کرتا ہے اوران پر ظلم کرتا ہے۔

۶۔ البَدْوَة: وادی کا کنارہ۔ البَدَاة جمع بَدَوات: کھمبی، مٹی۔

بدو: بَدَا - بُدُوّاً: دکھائی دینا، نظر آنا، عیاں ہونا، ظاہر ہونا، صاف ہونا، واضح ہونا، آشکار ہونا، معلوم ہونا، پتہ چلنا۔ — ل: کو اچھا، قابل قبول یا مناسب معلوم ہونا۔ بَادَیٰ: دکھانا، ظاہر کرنا، کا ثبوت دینا، انکشاف کرنا، کھلم کھلا اعلان کرنا۔ بَادَی بالعداوة: کھلی دشمنی دکھانا۔ أبدی ه: کو افشا کرنا، منظرعام پر لانا، واضح کرنا، ظاہر کرنا، کا انکشاف کرنا، دکھانا، کا ثبوت دینا، کی توضیح کرنا، کا اظہار کرنا، فاش کرنا، آشکارا کرنا، بیان کرنا، غصہ سے کہنا۔ ابدی رایه فی: کے بارے میں اپنی رائے کا اظہار کرنا۔ أبْدَی رغبةً: خواہش یا آرزو ظاہر کرنا۔ تَبَدَّی: بمعنی (بدا یبدو) نیز: صحرا میں رہنا۔ تَبَادَی: اپنے آپ کو بدو ظاہر کرنا۔ بَدْو: صحراء، خانہ بدوش، بدوی لوگ۔ بَدَوِی: بدوی، خانہ بدوش، دیہاتی، بدو۔ بَدَوِیَّة جمع بدویات: بدو عورت، بدو لڑکی۔ بَدَاة جمع بَدَوات: لہر، موج، ترنگ، خیال، وہم، من کی موج، وشواس، گمان، تخیل کی جولانی، برا مذاق۔ بَدَاوَة و بِدَاوَة: صحرائی زندگی، بدوی زندگی، خانہ بدوشی، بدویت۔ بَیْداء: صحراء سر دیا لق و دق صحراء، غیر آباد علاقے۔ اِبداء: اظہار، اعلان، مظاہرہ، واضح بات، صاف اظہار۔ بادٍ: ظاہر، واضح، مرئی، جو دیکھا جا سکے، صحراء میں رہنے والا جمع بُدَاة: بدو لوگ۔ بادیة: صحراء، سر دیا لق و دق صحراء، نیم صحراء، کاشتکاروں کا طبقہ جمع بَوَادٍ: خانہ بدوش، بدو لوگ۔ بدایة: دیکھو بداءۃ۔

بَذّ: ا۔ بَذَّ - بَذَاذاً و بَذَاذَةً و بُذُوذَةً: بدحال ہونا، شکستہ حال ہونا صفت: بَاذّ مونث بَذّ و بَذّة و بَاذَّة: کہا جاتا ہے: فلان بَذُّ الهیئة: فلاں شخص شکستہ حال ہے۔ بَذُّ البخت: بدبخت۔

۲۔ بَذَّ - ه: پر غالب آنا، فوقیت و برتری رکھنا۔ بَذَّه: پر سبقت لیجانا، سے ناموری میں مقابلہ کرنا۔ البَذّ و البَذِیذ: مثل۔ کہا جاتا ہے: رجلٌ فذٌّ بَذٌّ: یکتائے زمانہ شخص۔

۳۔ اِبْتَذَّ منه حقَّه: سے اپنا حق لینا۔

○ بَذَّ - بَذّاً ه: کا بہترین حصہ لینا، کو شکست دینا، سے بازی لیجانا، پر سبقت لیجانا، سے بڑھ جانا۔ بَذّ و باذّ: پھوہڑ، بے سلیقہ، گندا، پھٹے پرانے کپڑے پہنے ہوئے، غلیظ، گھناؤنا، خستہ حال۔ بَذَاذَة: پھوہڑپن، بے سلیقگی، گندگی، پھٹے پرانے کپڑوں میں ہونا، غلاظت۔

بذأ: ا۔ بَذَأ - و بَذِئَ - و بَذُؤَ - بَذَاءً و بَذَاءَةً: فحش گو ہونا، بے وقوف ہونا صفت: بَذِیٌ: کہا جاتا ہے: أرضٌ بَذِیئَة: گھاس نہ اگانے والی زمین۔ أبْذَأ: فحش بکنا۔ بَاذَأه: سے فحش کلامی کرنا۔ البَذَاءَة: فحاشی، زبان کی خرابی۔

۲۔ بَذَأ - بَذْأً الشیءَ: کو ناپسند کرنا۔ — الشخصَ و علی الشخص: کو حقیر جاننا، کی مذمت کرنا۔ بَاذَأه: سے جھگڑنا۔

○ بَذَأ - بذأ علی: کو گالیاں دینا، کو کوسنے دینا، برا بھلا کہنا۔ بَذِئَ - بَذُؤَ -: فحش ہونا، ناشائستہ ہونا، اخلاق سے گرا ہوا ہونا، بیہودہ ہونا، واہیات ہونا۔ بَذِیٌ: نفرت انگیز، قابل نفرت، کریہ، گھناؤنا، گندا، غلیظ، فحش، ناشائستہ، اخلاق سے گرا ہوا؛ بیہودہ، واہیات، بدزبان، کفر بکنے والا۔ بَذَاء و بَذَاءَة: فحاشی، فحش کلامی، بدزبانی، کفر بکنا فحش اشارہ؛ زبان کی خرابی، کراہت، تنفر، نفرت، بیزاری، حقارت، ذلت، سبکی، توہین، تذلیل۔

بذح: بَذَحَ - بَذْحاً ه: کو پھاڑنا، چیرنا۔ — الجلدَ عن العِرق: سے کھال ہٹانا۔ تَبَذَّحَ السحابُ: بادل کا برسنا۔ البَذْح جمع بُذُوح: پھٹن۔ کہا جاتا ہے: فی رِجله بُذُوحٌ: اس کے پاؤں میں بوائی ہے۔ البِذْح: ہاتھ کی خراش۔

بذخ: بَذِخَ - بَذَخاً و بَذَخَ - بُذُخاً و بَذَخَ - بَذَاخَةً و تَبَذَّخَ: بلند ہونا، تکبر کرنا، بڑی شان والا ہونا صفت: بَاذِخ جمع بَوَاذِخ و بَذِیخ جمع بُذَخَاء: متکبر بلند، کہا جاتا ہے: شرف باذخ: شرف بلند۔ جبالٌ بَوَاذخ: اونچے پہاڑ۔ بَاذَخَهُ: سے ناموری میں مقابلہ کرنا۔ البَذَّاخ: متکبر۔

○ بَذَخ: غرور، تکبر، عیش و عشرت، ناز و نعمت، شان و شوکت، طمطراق، شان و شکوہ، احتشام، دھوم دھام۔

بذر: بَذَر - بَذْراً الحبَّ (ز): بیج بونا۔ — تِ الأرضُ: زمین کا نباتات اگانا۔ البَذْر جمع بُذُور و بِذار (ز): بیج، نسل، اولاد۔ کہا جاتا ہے: انه بذر سوء: وہ بری نسل کا ہے۔

۲۔ بَذَر - بَذْراً المالَ: مال فضول خرچی میں اڑانا۔ بَذَّرَ المالَ: مال فضول خرچی میں اڑانا، صفت: بَذِر و تِبْذار و تِبذارة۔ تَبَذَّرَ و اِنْبَذَرَ: متفرق ہونا۔ بَذَر و بِذَر: کہا جاتا ہے: ذهبوا شَذَرَ بَذَرَ و شِذَرَ بِذَرَ: وہ ہر طرف منتشر ہو گئے۔ البَذِر و البَیْذار و البَیْذَرة و التِبذار: فضول خرچی کرنے والا۔

۳۔ بَذَرَ - بَذْراً العلمَ: علم پھیلانا، علم کی اشاعت کرنا۔ البَذِر و البَیْذار و البَیْذارة و التِبذار: بہت باتونی۔ البَذُور و البَذِیر جمع بُذُر: چغل خور، راز نہ چھپا سکنے والا۔

۴۔ تَبَذَّرَ الماءُ: پانی کا متغیر ہو کر پھیلا پڑ جانا۔

۵۔ بَذْرَقَ: پاسبانی کرنا، حفاظت کرنا صفت: مُبَذْرِق۔ — المالَ: مال بکھیرنا، مال میں فضول خرچی و اسراف سے کام لینا۔ مُبَذْرِق: دربان، محافظ، راہبر۔

○ بَذَرَ - بَذْراً ه: کوئی چیز بونا، (بیج) بونا، تخم ریزی کرنا، کوئی چیز بکھیرنا، کو شہرت دینا، مشتہر کرنا، کی اشاعت کرنا، کو پھیلانا۔ بَذَّر ه: کو برباد کرنا، تباہ کرنا، پامال کرنا، ضائع کرنا، تلف کرنا، میں فضول خرچی کرنا، کو پھوڑپن سے استعمال کرنا، کو لٹانا، اڑا دینا، میں اسراف کرنا، کو منتشر کرنا، ضائع کرنا۔ بَذْر جمع بُذُور و بذار: بیج، پنیری، جمع بُذُور: پھولوں کے گچھے کی کلیاں، گٹھلیاں۔ بَذْرَة: بیج، دانہ گلی، گٹھلی، جرثومہ، نقطۂ آغاز۔ بِذار: پودے کے بیج بونے کا وقت۔ تبذیر: مال اُڑانا، اسراف، فضول خرچی، عیاشی میں اڑانا۔ مُبَذِّر: فضول خرچی کرنے والا، مال اڑانے والا، عیاشی میں اڑانے والا، فضول خرچ۔

بذع: ا۔ بَذَعَه - بَذْعًا: کو ڈرانا، خوف زدہ کرنا۔ اِبْذَعَه: کو ڈرانا، خوف زدہ کرنا۔

۲۔ بَذَعَ - الاناءُ: برتن کا ٹپکنا۔ البَذْع: برتن سے ٹپکا ہوا پانی۔

بذق: البَاذَق و البَاذِق: قدرے پکا ہوا اور نشہ آور انگور کا شیرہ۔

بذل: ا۔ بَذَلَ - بَذْلاً الشیءَ: کو دینا، کی سخاوت کرنا۔ کہا جاتا ہے: بذل نفسه دونَ او عن فلان: اس نے فلاں شخص کی حمایت میں اپنی جان لڑا دی، اس نے اپنے آپ کو اس پہ فدا کر دیا۔ صفت: باذِل و بَذُول صفت مفعولی: مَبْذُول — جُهدَه: اپنی پوری کوشش کرنا۔ البَذل: عطا

بخشش۔ رجلٌ بذلٌ: فیاض آدمی۔ البذّال و المِبذال: بڑا فیاض، بہت داد و دہش کرنے والا۔

۲۔ بَذَلَ ۔ وابتَذَلَ الثوبَ: کام کے وقت کپڑے پہننا یا ہر روز کپڑے پہننا اور استعمال کر کے فرسودہ کرنا۔ اِبتَذَلَ: پرانے کپڑے پہننا۔ البِذلۃ من الثیاب: روزانہ پہننے کے کپڑے۔ المِبذَل و المِبذَلۃ جمع مَباذِل: روزانہ پہننے کے کپڑے، پھٹا پرانا کپڑا۔ کہا جاتا ہے: جاء فلان فی مباذِلہ: فلاں شخص اپنے پھٹے پرانے کپڑوں میں آیا۔ مُبتَذَل: کثیر الاستعمال۔ کہا جاتا ہے: کلام مُبتَذَل: ردی رکیک کلام، گھٹیا کلام، کثیر الاستعمال کلام۔ سیفٌ صَدْقُ المُبتَذَل: تیز دھار والی تلوار۔

۳۔ تَبَذَّلَ و ابتَذَلَ: وقار سے گرا ہوا ہونا، چھچھورا ہونا۔

بَذَلَ ۔ بَذلاً ہ: کو آزادی یا سخاوت سے دینا یا خرچ کرنا، کی قربانی دینا، کو خرچ کرنا، صرف کرنا، پیش کرنا، عطا کرنا۔ بَذَلَ جُهدَہ: (کسی کام میں) بڑی محنت اور کوشش کرنا۔ بَذَلَ مجهودَہ: (کسی کام میں) بڑی محنت اور کوشش کرنا۔ بَذَلَ کلَّ مُساعدۃٍ: ہر امداد دینا۔ بَذَلَ المساعی: کوششیں کرنا۔ بَذَلَ الطاعۃَ لِ: کا حکم ماننا، کا پاس لحاظ کرنا۔ بَذَلَ کلَّ غالٍ و بَذَلَ الغالی و الرخیص فی سبیل ۔: کے لئے کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کرنا، ہر طرح کی کوشش کرنا، ہر قیمت ادا کرنا۔ بَذَلَ ماءَ وجهِہ: اپنی عزت داؤ پر لگانا۔ بَذَلَ نفسہ دون فلان یا عن فلانٍ: کے لئے اپنا آپ قربان کر دینا۔ بَذَلَ وُسعَہُ: مقدور بھر کوشش کرنا۔ تبَذَّلَ: اپنی دولت اُجاڑ دینا، ضرورت سے زیادہ سخاوت کرنا، (عورت کا) عصمت فروشی کرنا، عام بازاری اخلاق کا مظاہرہ کرنا۔ اِبتَذَلَ ہ: کو عام خدمت میں خستہ کر دینا، پرانا کرنا، سوقیانہ کرنا، (پامال مضامین) پر گفتگو کرنا، کی حیثیت بگاڑ دینا، کو بے وقعت کرنا، کا غلط استعمال کرنا۔ ــــ: بازاری انداز میں اظہار خیال کرنا، بازاری زبان استعمال کرنا۔ ابتذل نفسہ: خود کو ذلیل کرنا، خوار کرنا، اپنی منزلت کی قربانی دینا۔ بَذْل: دینا، خرچ کرنا، قربانی، اطاعت، دست برداری، خرچ، پیش کرنا، عطا کرنا۔ بِذلَۃ: کپڑوں کا جوڑا۔ مِبذَل جمع مَباذِل: سلیپر۔ مَباذِل: گھر میں پہننے کے کپڑے۔ فلانٌ فی مَباذِلِہ: فلاں شخص اپنی نجی زندگی میں۔ ابتِذال: فرسودگی، عامیانہ پن، خواسیت، عمومیت، کھلی ہوئی حقیقت، پیش پا افتادہ امر، معمولی بات، ہتکی، بے قدری، رسوائی، ذلت، خفت، تنزل۔ باذِل: خرچ کرنے والا۔ مبتَذِل: بازاری، سوقیانہ، عام۔ مُتَبَذَّل: دیرینہ، پرانا، فرسودہ، پامال، بے وقعت، بالکل عیاں، پیش پا افتادہ، معمولی، بازاری، سوقیانہ، روزمرہ۔

بذم: بَذُمَ ۔ بَذامۃً: دور اندیش ہونا اور اپنی رائے پر پختگی کے ساتھ جم جانا صفت: بذیم البُذم: دور اندیشی، مال اندیشی، قوت، طاقت، رائے کی عمدگی، مروت۔ المِبذَم: مضبوط اونٹنی۔

بذا: بَذا ۔ بَذوًا و أبذی ابذاءً علیہ: سے بدزبانی کرنا، فحش کلامی کرنا۔ بَذُوَ ۔ بَذاءً و بَذاءۃً: فحش گو ہونا صفت: بَذِیّ جمع اَبذِیاء مونث بَذِیّۃ۔ البَذاء: بیہودہ و ناشائستہ کلام۔

برّ: ۱۔ برَّ ۔ بِرًّا و بَرَرۃً و بُرورًا خالقَہُ: اپنے خالق کی اطاعت کرنا۔ برَّ ۔ بِرًّا و مَبَرّۃً والدَہُ: اپنے والد کی اطاعت کرنا، سے حسن سلوک کرنا، خوش معاملگی سے پیش آنا صفت: بَرّ جمع أبرار و بارّ جمع بَرَرۃ۔ تبرَّرَ: نیک و صالح ہونا۔ ــــ ہ: کی اطاعت کرنا۔ البَرّ جمع بُرور: نیک اطوار، بھلائی کرنے والا، بڑا نیک، سچا۔ البِرّ: اطاعت۔

۲۔ برَّ ۔ بَرًّا و بِرًّا و بَرارۃً و بُرورًا فی قولہ: سچ بولنا۔ ــــ ت الیمینُ: قسم کا سچا ہونا۔ ابرَّ الیمینَ: قسم پوری کر دینا۔ البَرّ: سچا، اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنہ میں سے ایک۔ البِرّ: سچائی، صلاحیت۔ البَرّ و البارّ جمع أبرار و بَرَرۃ: نیک اطوار، بھلائی کرنے والا، بہت سچ بولنے والا، سچا۔ ابرّ: اسم تفضیل (زیادہ نیک، زیادہ فیاض، زیادہ دور، صحرا میں رہنے والا)۔ اصلحُ العرب ابرُّهم: عرب کا فصیح وہی بدوی ہے جو شہر سے دور رہتا ہے۔ المَبرور من الافعال: وہ فعل جو شبہ، جھوٹ اور خیانت سے پاک ہو۔

۳۔ برَّ ۔ اللہ الصلاۃَ: اللہ تعالیٰ کا نماز کو قبول کرنا۔ ــــ ت الصلاۃُ: نماز کا قبول ہونا۔ ابرَّ اللہُ حُجّتَہ: اللہ تعالیٰ کا کسی کی حجت قبول کرنا۔

۴۔ برَّ ۔ برًّا: اچھے کام کرنا۔ بارَّہ: سے حسن سلوک سے پیش آنا، مہربانی کا برتاؤ کرنا۔ بَرَّرَہ: کو پاک کرنا۔ ــــ ہ: کو نیک اطوار ٹھہرانا۔ تبرَّرَ: اپنی نیکی کے اظہار کا ارادہ کرنا۔ تَبارَّ القومُ: لوگوں کا ایک دوسرے کے ساتھ نیکی کرنا۔ البِرّ: عطیہ، مہربانی، شفقت۔ البُرّی: اچھی بات۔ المَبَرّۃ جمع مَبارّ و مَبَرّات: عطیہ، نیکی کا موجب۔

۵۔ ابرَّ علیہ: پر غالب ہونا، فائق ہونا۔

۶۔ ابرَّ: خشکی کا سفر کرنا۔ اِبتَرَّ: ساتھیوں سے کنارہ کشی کرنا اور یکسو ہونا۔ البَرّ جمع بُرور: خشکی (خشک زمین)۔ کہا جاتا ہے: جلستُ برًّا: میں گھر کے باہر بیٹھا۔ خرج برًّا: وہ صحراء اور بیابان کی طرف نکلا۔ ارید جوًّا و یرید برًّا: میں پوشیدگی چاہتا ہوں اور وہ علانیہ کا خواہاں ہے (یہ کوئی قدیم محاورہ نہیں)۔ البَرّی: زمینی، خشکی کا (بحری کی ضد)۔ (ح): جنگلی وحشی جانور (اہلی پالتو کے مقابلہ میں)۔ (ن): جنگلی نباتات (بستانی کے مقابل)۔ البَرّیّۃ جمع بَرارِی: صحراء۔ البَرِّیت جمع بَراریت: جنگل، بیابان۔ البَرّانی (خلاف جَوّانی): ظاہر، بیرونی۔ من أصلحَ جوانیّتہ اصلح اللہُ برّانیّتَہ: جو اپنے باطن کو ٹھیک کرے گا اللہ اس کے ظاہر کو درست کر دے گا۔

البرمانی: دیکھو "برم"

۷۔ البُرّ جمع أبرار و بُرّۃ واحد بُرّۃ: گندم، گیہوں۔

بَرَّ ۔ بِرًّا: بزرگوں کا ادب کرنے والا ہونا، فرض شناس ہونا، وفادار ہونا، جانثار ہونا، فدا ہونا، قربان ہونا۔ ــــ ہ/ب: پر مہربان ہونا، فیاض ہونا، کرم فرما ہونا، سے اچھا سلوک کرنا۔ ــــ ہ: کا (خصوصاً اللہ تعالیٰ کا) حکم ماننا۔ ــــ ہ/ب: والدین سے احترام سے پیش آنا، والدین کا ادب کرنا۔ ــــ: دیانت دار ہونا، راست باز ہونا، راست گو ہونا، حق گو ہونا، صادق ہونا، (حلفیہ بیان کا) صحیح ہونا، سچا ہونا، ضابطہ کے مطابق اور قانوناً مکمل ہونا۔ ــــ ب: (وعدہ، قسم) پورا کرنا۔ بَرَّرَ: وجہ جواز ہونا، کا جواز پیش کرنا، توجیہہ کرنا، کا جواز ہونا، کی جائز وجہ ہونا، کی برأت کرنا، کو بیگناہ ثابت کرنا۔ ــــ ہ/ہ: کو بری کرنا، بری الذمہ قرار دینا، کی گلو خلاصی کرنا، کو چھٹکارا دلانا، کی رسمی کارروائی پوری کرنا۔ بَرَّرَ وجهَہُ ب: کے ذریعے جواز پیش کرنا، کی سے توجیہ کرنا۔ أبَرَّ ہ: (وعدہ، قسم وغیرہ) پوری کرنا۔ تبرَّرَ: جائز وجہ ہونا، حق بجانب ہونا۔ بِرّ: تعظیم، پارسائی، تقوی، زہد و اتقاء، نیکی، دیانتداری، خدا پرستی، صدق، اخلاص، مہربانی، خیراتی تحفہ۔ بَرّ و بارّ جمع أبرار و بَرَرۃ: بزرگوں کا ادب کرنے والا، نیک، خدا پرست، راست باز، متدین، متقی صالح، نیکوکار، مہربان، شفیق۔ ــــ ب: کے بارے میں فرض شناس، کے لئے وقف شدہ، نذر

شدہ۔ مَبَرَّۃ جمع مَبَرَّات و مَبَارّ: نیکی، سخاوت، عطیہ، خیرات، خیراتی تنظیم یا ادارہ، گھر یا ہسپتال جو نجی مالی وسائل سے قائم کیا گیا ہو۔ تبریر: جواز، توجیہ، بیگناہی کا ثبوت۔ برأت بَارّ: بزرگوں کا احترام کرنے والا، ایماندار، جانثار، وفا شعار، وقف وفا۔ مَبْرُور: اللہ تعالیٰ کی نظروں میں مقبول، مقدس (متوفی)۔ مُبَرِّر جمع مُبَرِّرات: جواز، توجیہ، عذر، معذرت، اعتزار۔ لا مُبَرِّرَ لہ: جس کا کوئی جواز نہ ہو، جس کا کوئی جواز پیش نہ کیا جا سکے۔

○ بَرّ: زمین (خشکی سمندر کے مقابلہ میں) خشکی کا بڑا ٹکڑا، کھلا علاقہ۔ بَرًّا: باہر، دور، بیرونی۔ بَرًّا و بَحرًا: بذریعہ خشکی و سمندر، خشکی اور سمندر کے راستہ سے۔ بَرِّی: زمینی، جنگلی (پودے اور جانور)۔ سیارۃ بَرِّیۃ مائیۃ: جل بھوی، گاڑی جو خشکی اور تری میں چل سکے۔ بَرِّیۃ جمع بَرَارِی: کھلا علاقہ، صحراء، بیابان، لق و دق صحراء۔ بَرّانِی: بیرونی، غیر ملکی، پردیسی۔ بُرّ: گیہوں، گندم۔

برا: بَرَأَ - بَرْءًا و بُرُوءًا ہ: کو عدم سے پیدا کرنا۔ البارئ: خالق تعالیٰ و تسامی۔ البَرِیَّۃ جمع بَرَایا: مخلوق۔

۲۔ بَرِئَ - بَرَأَ و بَرُؤَ - بَرْءًا و بُرْءًا و بُرُوءًا من المرض: بیماری سے صحت یاب ہونا۔ أَبْرَأَ المریضَ: بیمار کو صحت یاب کرنا۔ البارِئ: صحت یاب شخص جس میں نقاہت ابھی باقی ہو۔

۳۔ بَرِئَ - بُرُوءًا و بَرَاءَۃً: عیب و قرض سے نجات و خلاصی پانا۔ بَرَّأَہُ تَبْرِئَۃً: کو بری کرنا۔ — من التہمۃ: کو تہمت سے بری کرنا۔ أَبْرَأَہُ من الدَّین: کو قرض سے بری کرنا۔ تَبَرَّأَ من الذَّنْب: گناہ سے نجات پانا۔ اِسْتَبْرَأَ: قرض یا گناہ سے برأت چاہنا۔ البَرِئ و البَرِیّ جمع بَرِیئُون و بُرَآء و بِرَاء و أَبْرِیاء مونث بَرِیئۃ و بَرِیَّۃ جمع بَرِیئات و بَرِیَّات و بَرَایا: خالص، خالی وہ جو گناہ اور تہمت سے پاک و بری ہو۔ البَرَاء: بری۔ أنا براءٌ منہ: میں اس سے بری ہوں۔ (یہ مصدر ہے اس کی تثنیہ، جمع اور مونث نہیں آتی) البراءۃ جمع بَرَاءَات: بَرِئ کا مصدر۔ قرض سے بری کرنے کی تحریر، اجازت۔ — السلطانیۃ: سلطانی فرمان جو دولت عثمانیہ میں دوسرے ممالک کے سفراء وغیرہ کی تعیناتی کی تصدیق کے طور پر دیا جاتا تھا۔

۴۔ بَارَأَ شریکَہُ: شریک سے جدائی اختیار کر لینا۔ تَبَارَأَ الزَّوجانِ: خاوند بیوی کا ایک دوسرے سے جدا ہو جانا۔

۵۔ أَبْرَأَ الرَّجُلُ: مہینہ کی پہلی رات میں داخل ہونا۔ البَرَاء: مہینہ کی پہلی رات۔ اِبنُ البَرَاء: مہینہ کی آخری رات۔

۶۔ البَرَاءَۃ جمع بَرَاءَات: لائسنس، ڈپلوما، پیٹنٹ (patent)، — البابویۃ: پاپائی فرمان۔ جسے لاطینی میں بولّہ (bull) کہتے ہیں۔ البُرَاءۃ جمع بُرَاء: مچان۔

○ بَرِئَ - بَراءۃً من الی: سے (خصوصاً جرم، الزام وغیرہ سے) کے نزدیک، آزاد ہونا یا ہو جانا، مبرا ہونا یا ہو جانا۔ — من: (بیماری) سے شفایاب ہونا۔ بَرَّأَہ من: کو (شک، الزام، جرم وغیرہ) سے بری الذمہ قرار دینا، بری کرنا، آزاد کرنا، مبرا کرنا۔ بَرَّأَ ساحۃَ الرَّجُلِ: اس نے آدمی کو بری کر دیا، بری الذمہ قرار دے دیا۔ أَبْرَأَہ: کو بری کرنا، بری الذمہ قرار دینا، کو صحت یاب کرنا۔ أَبْرَأَ ذمتَہُ: کسی کو یا اپنے آپ کو جرم سے مبرا، بری قرار دینا۔ تَبَرَّأَ من: (شک الزام سے) مبرا ہونا، ذمہ داری سے آزاد ہونا، مبرا ہونا، سے خلاصی پانی، اپنے آپ کو سے بے گناہ قرار دینا، کی ذمہ داری سے انکار کرنا، بری ہونا، بری الذمہ ہونا۔ اِسْتَبْرَأَہ: کی صحت بحال کرنا۔ — من: خود کو سے مبرا کرنا، سے خلاصی پانا۔ بُرْءٌ و بُرُوء: افاقہ، صحت یابی۔ بَرِئ جمع أَبْرِیاء و بُرَاء و بِرَاء من: سے مبرا، مستثنٰی، خالی، محروم؛ —: بے گناہ، معصوم، بے قصور، بھولا بھالا، بے ریا، بے ضرر، صحتمند، صحیح سالم۔ بَرَاءٌ من: سے مبرا، مستثنٰی۔ ذِمَّتُہُ براءٌ مِن: وہ سے معصوم ہے۔ براءت: مبرا ہونا، انکار، تردید، پسپائی، واپس لینا، معصومیت، بے گناہی، بے ریائی، بھولپن، سادہ لوحی، (جمع بَرَاءَات): لائسنس، ڈپلوما، پیٹنٹ (patent)۔ بَرَاءَۃ اختراع: کسی ایجاد پر حکومت کی طرف سے حفاظت کی سند۔ براءۃ التنفیذ: حکومت کا دوسرے ملک کے قونصل کو تسلیم کرنا۔ براءۃ الثقۃ: کاغذات نمائندگی، سرکاری تصدیق یا مراسلہ تعارف، تصدیق نامہ (credentials)۔ علی براءۃ: بے ضرر، معصوم، بے گناہ، بے قصور۔ تَبْرِئۃ: مبرا کرنا، استثناء، بریت، خلاصی۔ مُبَارَأۃ: خاوند اور بیوی کی باہم رضامندی سے دی جانے والی طلاق۔ اِبراء: بریت، نجات، کسی قرضدار کو قرض کی ادائیگی یا دیگر ذمہ داریوں سے آزادی، قرض کی معافی۔

○ براجوی: پیراگوے (Paraguay) ایک شہر کا نام۔

○ البرازیل: برازیل Brazil۔

○ براسیری: جو کی شراب نوشی کا دیوان خانہ۔

○ براغ: پراغ Pague۔

○ برافان: تہہ ہو سکنے والا پردہ۔

براھما: برہما۔

برأل: بَرْأَلَ و تَبَرْأَلَ و ابْرَأَلَّ الطائر: پرندہ کا لڑائی کے لئے گردن کے بال کھڑے کرنا۔ البُرَائِل و البُرَائِلی: پرندہ کی گردن کے گرد بال۔ بُرَائِلُ الارض: سبز گھاس۔

برب: ۱۔ البَرْبَخ جمع بَرَابِخ: بدرو، مٹی کی بنی ہوئی پختہ نالی۔

۲۔ بَرْبَرَ: بے فائدہ بکواس کرنا، بک بک کرنا، غصہ میں چلانا صفت: بَرْبَار۔ — المَعْزُ: بکرے کا میں کرنا۔ تَبَرْبَرَ: وحشی ہونا۔ البَرْبَرِی جمع بَرَابِر و بَرَابِرَۃ: بربر قوم کا فرد۔ البَرْبَر: مغربی افریقہ کے لوگ۔ مصر اور دیگر ممالک میں زنگیوں اور حبشیوں پر بھی اس کا اطلاق کیا جاتا ہے۔ (مجازاً): وحشی، ظالم، جابر۔

۳۔ بَرْبَریس (ن): ایک خاردار پودے کا نام۔

۴۔ بَرْبَصَ الأرضَ: زمین کو پانی دینا۔

۵۔ البَرْبَط (مو): بربط باجہ، سارنگی (فارسی لفظ)۔

○ بَرْبَرَ: بڑبڑانا، بک بک کرنا۔

○ بِرْبَۃ و بِرْبَی جمع بَرَابِی: قدیم مصری مندر۔ مندر کے کھنڈرات جن کا تعلق قدیم مصر سے ہے، بھول بھلیاں۔

○ بَرْبَرِیۃ: وحشیانہ پن، ظلم، سفاکی، وحشی پن، جنگلی پن، وحشیانہ انداز، ظلم و ستم، ستم شعاری، جفا کاری۔ مُتَبَرْبِر: غیر مہذب، ظالم، وحشی۔

○ بربیش: حقہ کی نکی، حقہ کی نکی۔

○ بَرْبَطَ: (پانی میں) چھینٹے اڑانا، چھپ چھپ کرنا، چھپ چھپ کر کے چلنا، ننگے پاؤں چلنا، ہاتھ پاؤں مارنا، چھینٹیں اڑانا۔

○ بَرْبُونی و بربون: سرخ سمندری مچھلی۔

برت: ۱۔ بَرِتَ - بَرْتًا: حیران ہونا۔ بَرَتَ - بَرْتًا الشیءَ: کو کاٹنا۔ البُرت و البِرت و البِرِّیت جمع أَبْرات: ماہر راہبر۔ البُرت و المِبرت: چینی، کھانڈ۔

۲۔ البِرِّیت جمع بَرَارِیت: صحراء۔

۳۔ البُرتقال و البرتقان واحد برتقالۃ یا برتقانۃ: نارنگی، نارنگی کا درخت، سنترہ، مالٹا، سنترہ یا مالٹا کا

درخت۔

○ بُرْتُقالي و بُرْتُقالى: نارنگی، مالٹایاسنترہ رنگ کا۔

برث: البُرْثُن جمع بَـرَاثِن من السباع و الطير: پنجہ، چنگل۔

برج: ا۔ بَرِجَ - بَرَجًا: کھانے پینے میں فراخ حال ہونا، رزق میں کشائش والا ہونا۔

۲۔ بَرِجَتْ - عينُهُ: سیاہ اور فراخ آنکھوں والا ہونا، حسین آنکھوں والا ہونا صفت: أَبْرج۔ برجاء جمع بُـرْج: حسین آنکھ۔ البَـرَج جمع أَبْـرَج: خوبصورت۔

۳۔ بَرَجَ - الشيءُ: ظاہر ہونا، بلند ہونا۔ بَرَّجَ و أَبْرَج: برج بنانا، مینار بنانا۔ تَبَرَّجَتِ المرأةُ: عورت کا اجنبیوں کو اپنی آرائش اور خوبصورتی دکھانا۔ البَـرَج جمع أَبْـرَاج: ظاہر، معلوم۔ البُـرْج جمع بُرُوج و أَبْرَاج و ابْرِجة: قلعہ، محل، مینار، گنبد، کونہ، قلعہ کا کونہ۔ (فلك): بارہ آسمانی برجوں میں سے ایک برج جو یہ ہیں۔ حمل یا کبش، ثور، جوزاء، یا تو اَمان، سرطان، اسد یا لیث، سنبلہ یا عذراء، میزان، عقرب، قوس یا رامی، جدی یا تیس، دلو یا ساقی یا ساکب الماء، حوت یا سمکۃ۔ فـلك البـروج: منطقہ البروج۔

۴۔ البَارِج: ماہر ملاح۔ البـارجة جمع بَوَارِج: بڑا جنگی بحری جہاز۔ سفينةٌ بارجةٌ: کھلی کشتی۔ کہتے ہیں: ما فلانٌ الا بارجةٌ قد جمع فيه كل الشرّ: فلاں شخص شریر ہے۔ تباريج النبَات: پودوں کے پھول۔ الإِبْرِيج: دودھ بلونے کا آلہ۔

۵۔ البرجاس (اع): جانوروں کی پیٹھوں پر رکھی جانے والی گدی۔

۶۔ البُرْجُد: دھاریدار موٹی چادر۔

۷۔ البُرْجُمة جمع بَرَاجِم (ع ا): انگلیوں کے جوڑ یا ہاتھ اور پاؤں کی چھوٹی ہڈیاں۔ البَرَاجِم: قبیلہ تمیم کی ایک شاخ، ایک ضرب المثل ہے: انَ الشـقـي وافدُ البراجم: یہ مثل اس شخص کے لئے بولی جاتی ہے جو خود کو لالچ میں آکر ہلاکت کی نذر کردے۔ اس ضرب المثل کا پس منظر یہ ہے کہ سوید بن ربیعہ نے عمرو بن ہند کے بھائی کو قتل کر دیا، تو عمرو نے قسم کھائی کہ وہ بنی تمیم کے سو آدمیوں کو مار کر نذر آتش کرے گا چنانچہ بنو دارم (بنو تمیم کی ایک شاخ) کے ننانوے آدمیوں کو مار کر اس نے آگ میں ڈال دیا۔ قسمت کا مارا براجم کا ایک آدمی گوشت کی بو سونگھ کر اور یہ خیال کر کے کہ ولیمہ کی تقریب ہے وہاں جا پہنچا، عمرو نے اس سے پوچھا تم کس قبیلہ کے ہو تو اس نے کہا: میں براجم سے ہوں۔ یہ سن کر عمر نے اسے بھی قتل کر دیا اور یوں سو کی گنتی پوری کر لی۔

۸۔ البرجيس (فلك): مشتری ستارہ۔ ابو برجيس: ایک خاردار درخت۔

○ تَبَرَّج: عورت کا اپنے حسن کی نمائش کرنا، بننا، سنورنا، بناؤ سنگار کرنا۔ بُرْجُ الحَمَام: کابک۔ بُرْجُ المِيَاه: پن مینار water-tower۔

○ لعبُ البِرْجَاس: فوجی شہسواروں کی نیزہ بازی، کھیلوں کا عام مقابلہ۔

○ البِرجِيس: مشتری (ستارہ)

○ بَرْجَل جمع بَرَاجِل: کمپاس، پرکار۔

○ بُرْجُمَة جمع بَراجِم: انگلیوں (یا پوروں) کے جوڑ کی ہڈی، انگلیوں کا جوڑ۔

برح: ا۔ بَرِحَ - بَراحًا و بَرَحًا المكانَ و منه: کسی جگہ سے ہٹنا، کسی جگہ کو چھوڑنا، زائل ہونا۔ کہا جاتا ہے: ما بَـرِح و لابَرِحْتَ غَنَيـاً: وہ اور تم غنی رہے۔ بَرِح الخفاءُ: اخفا ظاہر ہو گیا۔ أَبْرَحَ هُ: کو اس کی جگہ سے ہٹانا۔ بَـارَحَ المكانَ: جگہ سے ہٹنا اور چھوڑ جانا۔ بَـرَاحِ: سورج کا اسم علم یعنی سورج (قطامِ کی طرح) البارِح و البَارِحَة: شب گذشتہ۔ البارحة الاولى: گذشتہ رات سے پہلی رات۔ کہا جاتا ہے: هـذه فـعلةٌ بارحةٌ: یہ فعل غلط اور غیر ارادی ہے۔

۲۔ بَرَحَ - بَرْحًا الرجلُ: غصہ ہونا، ناراض ہونا۔

۳۔ بَرَحَ - بُرُوحًا الصيدُ: شکار کا دائیں طرف سے گذر جانا۔ صفت: بَارِحٌ و بَرُوحٌ و برِيحٌ۔

۴۔ بَـرَّحَ بِـه الامـرُ: کو کام کا تھکا دینا، سخت دکھ اور تکلیف دینا۔ ـــ اللّٰه عنك: اللہ تیری تکلیف کو دور کرے۔ أَبْـرَحُ: (تفضیل کے لئے آتا ہے۔ چنانچہ کہا جاتا ہے: هـذا أَبْرَحُ عَلَّى من ذلك: یہ مجھ پر اُس سے زیادہ مشکل اور سخت ہے۔ قتلوهم أَبْـرَحَ قتـلٍ: انہوں نے اُسے زیادہ برا قتل کیا۔ البَرْح جمع أَبْرَاح و التَبْرِيح و البُرَحاء: سختی، تکلیف، برائی۔ التَبَـاريح: مصائب زندگی۔ کہا جاتا ہے: تبـاريـح الشـوق: تمتماہٹ، (آرزو کی)۔

۵۔ أَبْـرَحَ هُ: کی تعظیم کرنا، عزت کرنا، پر تعجب کرنا۔ ما أَبْـرَحَ هـذا الأمرَ: یہ معاملہ کتنا حیرت انگیز ہے! البَـرَح: دہشت انگیز معاملہ۔ ہم کہتے ہیں: أَمرٌ بَرَح۔

۶۔ البَـرَاح: ظہور، بیان۔ کہا جاتا ہے: لا بَـرَاحَ: کوئی شک نہیں۔ جَـاءَ نـا الامرُ براحاً: معاملہ ہم تک واضح طور پر پہنچا۔ جَاءَ بـالكفر بَرَاحاً: اس نے کفر کا اظہار صاف اور کھلے طریقہ سے کیا۔ البَـرَاح: کشادہ زمین جس میں نہ روئیدگی ہو اور نہ کوئی عمارت۔ بَرْحَى: تیر کے خطا کرنے پر یہ لفظ استعمال ہوتا ہے، بمعنی ارے، لیکن تیر نشانہ پر لگے تو مَرحی کہا جاتا ہے۔ بمعنی واہ، کیا خوب۔ البـارِح جمع بَوَارِح: گرم ہوا۔ ابنُ بَرِيح: کوا۔

○ بَرِحَ - بَرَاحًا ہ/من إلى: کسی جگہ کو چھوڑ کر کسی جگہ جانا۔ ـــ ہ إلى: کی طرف جاتے ہوئے کسی جگہ سے روانہ ہونا۔ (نفی کے ساتھ) جاری رہنا، ہونا جیسے: مابَرِح في: وہ ابھی تک اندر ہے۔ ما برح غنيا: وہ ابھی تک دولت مند ہے۔ بَرِح الخفاء: معاملہ باہر آ گیا، اور عام طور پر علم میں آ گیا۔ غـدا و بَـرِح: آنا اور جانا۔ بَـرَّحَ ب: کو گھیر لینا، پر چاروں طرف سے ٹوٹ پڑنا، کو پریشان کرنا، دق کرنا، ستانا، زچ کرنا، کو جان بوجھ کر چھیڑنا، تکلیف دینا، زحمت دینا۔ بَـارَحَ ہ إلى: کسی جگہ کو کسی جگہ جانے کے لئے چھوڑنا، کسی جگہ سے کی طرف جاتے ہوئے روانہ ہونا۔ بَـرَاح: روانگی، خاتمہ، انقطاع، اختتام، رُکنا، وسیع خالی زمین، وسیع علاقہ، پھیلاؤ، کشادگی۔ بَرَاحًا: کھلم کھلا، واضح طور پر، صریحاً۔ تبـاريـح: (آرزو، عشق وغیرہ) کے کرب، کی اذیتیں۔ مُبَـارَحة: روانگی۔ بَـارِح: بدشگون، منحوس، نامبارک۔ البـــارح: گذشتہ کل۔ البارحة: گذشتہ کل۔ الـليلة البارحة: گذشتہ شب۔ اوَّلَ البـــارحة: گذشتہ پرسوں، دو دن پہلے۔ مُبَـرِّح: تشدد آمیز، شدید، سخت، سخت شدید (درد وغیرہ)، ذہنی کوفت کا موجب۔ مُبَـرَّحٌ بـه: ایذاء دیا گیا، دکھ پہنچایا گیا، تکلیف میں ڈالا گیا، متاثر زدہ، سخت اذیت دیا گیا، سخت کوفت پہنچایا گیا۔

برد: ا۔ بَـرَدَ - بَرْدًا و بَـرُدَ - بُرُودَةً: ٹھنڈا ہونا صفت: بَـرْد و بـارِد و بَرُود و بُراد۔ بَـرَدَ - بَرْدًا الخبزَ: روٹی پر پانی ڈالنا۔ ـــ العينَ: آنکھ میں ٹھنڈا سرمہ لگانا۔ بَـرَدَ الليلُ و بَرَدَ علينا: ہم کو رات کی سردی لگی۔ ـــ و بَرَّدَهُ: کو ٹھنڈا کرنا۔ ـــ الـوجعَ: درد کو کم کرنا اور سکون دینا۔ ـــ فلانٌ: سست پڑ جانا۔ کہا جاتا ہے: جَدَّ في الامر ثم بَرَدَ: اس نے معاملہ میں سرگرمی دکھائی پھر سرد پڑ گیا۔ بُرِدَتِ الارضُ: زمین پر اولے گرنا۔ ـــ القومُ:

لوگوں کوسردی لگنا، یاان پراولے پڑنا۔ أَبْرَدَ: موسم سرمایااولوں میں داخل ہونا۔ ـــ الشیءَ: کوٹھنڈا کرنا۔ تَبَرَّدَ: ٹھنڈک چاہنا۔کہاجاتاہے: نزل فی الماء یتبرد: وہ پانی میں اتر کراپنے آپ کوٹھنڈا کرنے لگا۔ لاتُبَرِّدُ عن فلانٍ: اگر وہ تم پرظلم کرے تو اُس کو گالی نہ دینا، مبادا اس کا گناہ کم ہو جائے۔ تَبَارَدَ: سردی ظاہر کرنا۔ اِبْتَرَدَ: ٹھنڈے پانی میں نہانا۔ اِستَبْرَدَهُ: کوٹھنڈا پانا۔ البَرْد: سردی۔ البَرَد: اولے۔ البَرَدَة: ایک اولہ (بَرَد کا واحد)۔ بدہضمی۔ البَرُود: آنکھ کوٹھنڈک پہنچانے والا سرمہ۔کہاجاتاہے: ثوبٌ بَرُودٌ: ابھری درز والا کپڑا، روئیں دار کپڑا۔ البُرَدَاء: سردی کے ساتھ بخار۔ البَرَّاد: ریفری جریٹر، فرج، سردخانہ۔ البَرَّادَة: واٹرکولر water cooler۔ المَبْرَدَة: ٹھنڈ پیدا کرنے والی چیز۔کہاجاتاہے: هذا مَبْرَدَةٌ للبدن: یہ جسم میں ٹھنڈک پیدا کرتی ہے۔ البارد (فا): ٹھنڈا۔ عیشٌ باردٌ: خوشگوار زندگی۔ غنیمة باردَة: لڑائی اور محنت مشقت کے بغیر ملنے والا مال غنیمت۔ البَرْدان و الأَبْرَدان: صبح و شام۔

۲۔ بَرَدَ ـ بَرْدًا الحقُّ علیه اولَهُ: کے خلاف یا حق میں حق ثابت ہونا۔ ـــ وبَرَّدَ الحقَّ: حق کو ثابت اور واجب کرنا۔

۳۔ بَرَدَ فلانٌ: سونا۔ البَرْد: نیند۔

۴۔ بَرَدَ ـ بَرْدًا الحدیدَ: لوہے کوریتی سے رگڑنا۔ اِسْتَبْرَدَ علیه لسانَهُ: پر زبان درازی کرنا۔ البُرَادَة: لوہے وغیرہ کاریتاہوابرادہ۔ المِبْرَد: ریتی۔ البارِد: قاطع، کاٹ دار۔ المرهفات البوارد: کاٹ دار تلواریں، کاٹنے والی تلواریں۔

۵۔ أَبْرَدَهُ المرضُ: کوبیماری کا کمزور کرنا۔ البارِد: کمزور۔ حجة بارِدَة: کمزور اور پھسپھسی دلیل۔

۶۔ أَبْرَدَ الیه البریدَ: کی طرف قاصد یا ایلچی بھیجنا۔ البَرِید جمع بُرُد: قاصد، ایلچی، تقریباً بارہ میل کی مسافت، ڈاک، ڈاکخانہ، بھیجی ہوئی چیزوں کو وصول کرنے اور دینے والا دفتر، بھیجے جانے والے خطوط اور پارسل۔

۷۔ البُرْد جمع بُرُود و أَبْرَاد و أَبْرُد: دھاریدار کپڑا (کہاجاتاہے: وقع بینهم قدُّ بُرُود یمانیة: وہ آپس میں اتنے جھگڑے کہ ان کے قیمتی لباس تک پھٹ گئے)۔ کالا کمبل واحد بُرْدَة جمع بُرَد۔ الأَبْرَد جمع بارِ مونث الأَبْرَدَة (ح): چیتا۔ البَرْدِی (ن): نرکل کی طرح کاایک پودا جس کے چھلکے کو قدیم مصری لکھنے کے کام میں لاتے تھے۔ البُرْدِیّ: کھجوروں کی ایک عمدہ قسم۔

۸۔ البَرْدَعَة و البَرْذَعة: جانور کی پیٹھ پر ڈالا جانے والا کپڑا، عرق گیر۔

۹۔ برد بوط: پادری جس کے ذمہ رعایا کے پاس جانے کا فرض ہو۔

○ بَرَدَ ـ بَرْدًا: ٹھنڈا ہونا یا ہوجانا، کم ہونا، ٹھنڈ محسوس کرنا۔ ـــ ہ: کوٹھنڈا کرنا، (تکلیف) کوتسکین پہنچانا، ہلکا کرنا، کم کرنا، گھٹانا۔ بَرُدَ ـ بردا: ٹھنڈا ہونا یا ہوجانا۔ بَرَّدَ ہ: کوٹھنڈا کرنا، (اشیاء خوردنی) کو برودت کے ذریعے محفوظ کرنا۔ (تکلیف) کوتسکین پہنچانا، سکون دینا، کم کرنا، ہلکا کرنا، گھٹانا۔ تَبَرَّدَ: تازہ دم ہونا، تسکین حاصل کرنا، سکون پانا۔ اِبْتَرَدَ: ٹھنڈا ہوجانا۔ بَرْد: ٹھنڈ، خنکی، سردمہری، تخفیف، کمی، تسکیں، زکام، نزلہ۔ بَرَد: زالہ، اولہ، اولوں کی بوچھاڑ۔ بَرَدَة: اولہ۔ بَرُود: کاجل، انجن سرمہ۔ بُرُود: ٹھنڈا، ٹھنڈک، سردمہری، جذباتی سردمہری، بے حسی، بے اعتنائی، مردہ دلی۔ بُرُودَة: ٹھنڈ، سردی، جذباتی سردمہری، بے حسی، بے اعتنائی، مردہ دلی۔ بُرُودَةُ الدم: بے دردی، بے رحمی، سفاکی۔ بَرْدِیة: موسمی بخار، ملیریا، تپ لرزہ، جاڑے کا بخار، باری کا بخار، نوبتی بخار۔ بُرَدَاء: موسمی بخار، تپ لرزہ، جاڑے کا بخار۔ بَرَّادَة: سردخانہ کا کارخانہ، ریفری جریٹر، آئس بکس (ice box)۔ تبرید: ٹھنڈا کرنا، سردخانہ، برودت کے ذریعے اشیاء خوردنی کو محفوظ کرنا، تخفیف، تسکین۔ جهاز التبرید: ریفریجریٹر، cold storage plant۔ غرفة التبرید: کولڈسٹورتج کا کمرہ۔ بارِد: ٹھنڈ، ہلکا ٹھنڈ، نیم سرد، ٹھنڈے دل ودماغ کا، برد، بے مہر، سردمہر، روکھا، آسان، کمزور، بے وقوف، احمقانہ، کند، کند ذہن، غبی، کودن، کاٹھ کا الو۔ الحرب الباردة: سرد جنگ۔ غنیمة باردة: آسان شکار۔ عیشٌ باردٌ: مطمئن زندگی۔ حُجَّة بارِدَة: کمزور استدلال۔ تِبغ باردٌ: ہلکا یا نرم تمباکو۔ مُبَرِّد: ٹھنڈہ کرنے والا، تازہ دم کرنے والا۔ مُبَرِّدات: نقل چائے وغیرہ، کھانے پینے کی ہلکی چیزیں (refreshments)، مشروبات وغیرہ Beverages۔ مُبَرَّد: ٹھنڈا کیا ہوا۔

○ بَرَدَ ـ بردًا ہ: کوریتی سے رگڑنا۔ بَرَّاد: (مشینوں کا) فٹر fitter۔ بِرَادَة: فٹر کا کام یا پیشہ۔ بُرَادَة: لوہے کا برادہ۔ مِبْرَد ج مَبَارِد: ریتی، خار دار ریتی، سوہن (file- rasp)۔

○ بُرْد جمع أَبراد: لباس۔ بُرْدَه: رسول کریم ﷺ کا بیرونی لباس۔ بُردایَة: پردہ۔

○ أَبْرَدَ ہ: (خط وغیرہ) بذریعہ ڈاک بھیجنا۔ بَرِید: ڈاک، میل۔ البریدُ الجوّی: ہوائی ڈاک (air mail)۔ بَرِیدی: ڈاک کا، قاصد، ڈاکیہ، ہرکارہ، پیغام رساں۔

○ بارود: شورہ، قلمی شورہ، بارود (gunpowder)۔

○ بَرْدِی: پیپرس (قدیم مصر میں مستعمل) کاغذ کی ابتدائی شکل، بردی کاغذ۔ بَرْدِیَة جمع بَرْدِیَات: بردی کاغذ۔ علم البردیات: کاغذسازی کا قدیم زمانہ کافن یا علم۔

○ بَرْدَاق جمع براديق: جگ، صراحی، جھجھری، گھڑا۔

○ لعب البردج: پتوں کا کھیل۔ برج۔

○ بَرْدَخَ ہ: کوپالش کرنا، کوچمکانا، صیقل کرنا۔

○ بردعة: دیکھو برذعة۔

○ بردقان: دیکھو برتقان۔

○ بَرْدَقُوش: Marjoram۔ نازبو، مروا۔ مرزنا جوش۔

○ بردوسة: لوہے کا حلقہ curb۔

○ بَرْذَعة جمع براذع: زین۔ بَرَاذِعِی: زین ساز۔

برذ: بَرْذَنَ الرجلَ: کومغلوب کرنا۔ ـــ الفرسُ: گھوڑے کا ترکی گھوڑے کی چال چلنا۔ البِرْذَون مونث برذونة جمع بَرَاذِین (ح): ٹٹو، ترکی گھوڑا۔

○ بِرْذَون جمع براذین: ٹٹو، مریل گھوڑا۔

برز: ۱۔ بَرَزَ ـ بُرُوزًا: میدان کی طرف نکلنا۔ بَرَّزَ: پاخانہ کرنا۔ تَبَرَّزَ: قضائے حاجت کے لئے میدان کی طرف جانا۔ البَرَاز: درختوں کے بغیر کھلا ہوا وسیع میدان، قضائے حاجت سے کنایہ۔ البِرَاز: آدمی کا پاخانہ۔ المَبْرَز و المُتَبَرَّز: قضائے حاجت کی جگہ۔

۲۔ بَرَزَ ـ و بَرِزَ ـ بَرَزًا: گمنامی و پوشیدگی کے بعد ظاہر ہونا صفت: بارز۔ بَرَّزَ الشیءَ: کوظاہر کرنا۔ أَبْرَزَ ہ: کونکالنا، ظاہر کرنا۔ ـــ الکتابَ: کتاب شائع کرنا۔ اِستَبْرَزَهُ: کونکالنا یا سامنے لانے کی درخواست کرنا۔

۳۔ بَرُزَ ـ بَرَازَةً: ساتھیوں سے فضیلت اور شجاعت میں فوقیت لیجانا۔ صفت بَرْزٌ مونث: بَرْزَةٌ بَرَّزَ

الـفـرسُ: میدان میں دوسرے گھوڑوں پر سبقت لیجانا، آگے نکل جانا۔ ــــ الرجلُ فی العلم: علم میں اپنے ساتھیوں سے سبقت لیجانا۔

۴۔ اَبْرَزَ الرجُلُ: ارادہ سفر کرنا۔

۵۔ بَارَزَ مُبَارَزَۃً و بِرازاً ہُ: سے مقابلہ پر نکل کر لڑنا۔ البِراز (مص): لڑنے کے لئے نکلنا۔

۶۔ البَـرْزَخ جمع بَـرازِخ: دو چیزوں کے درمیان کی روک اور آڑ۔ خاکنائے (خشکی کا وہ تنگ حصہ جو دو بڑے حصوں کو ملائے) دنیا اور آخرت کے درمیان موت سے بعث تک وقت۔ بـرازِخُ الایـمـان: ایمان کی ابتداء وانتہاء کے درمیان کی حالت یا شک و یقین کی درمیانی حالت۔

۷۔ تبرزق القومُ: لوگوں کا بغیر گھوڑوں اور اونٹوں کے جمع ہونا۔ البَـرازِیق واحد بُرْزِیق: لوگوں کے گروہ، شاہراہ کے اردگرد کے راستے (فارسی لفظ)۔ البَرازِق واحد بُرْزُقَة (ط): تلوں والا کیک۔

○ بَرَزَ ـ بُرُوزًا: باہر آنا، ظاہر ہونا، نظر آنا، ظہور میں آنا، نکلنا، برآمد ہونا، باہر کو نکلا ہوا ہونا، ابھرا ہوا ہونا، باہر کو نکلنا، نمایاں ہونا، ممتاز ہونا (مجازاً بھی)۔ ــ علی: پر بازی لیجانا، سبقت لیجانا، سے بڑھ جانا۔ بَرَّزَہ: کو نکالنا، واضح کرنا، شائع کرنا، بے نقاب کرنا، دکھانا، کی زینت بڑھانا، کو نمایاں کرنا، پر زور دینا۔ ــ علی فی: پر میں بازی لیجانا، سبقت لیجانا، سے میں بڑھ جانا۔ ــ فی: پر آخر دم تک قائم رہنا، کا آخر تک حامی رہنا، کے ذریعے امتیاز حاصل کرنا۔ بَـارَزَہ: سے لڑائی یا مقابلہ میں ملنا، کسی کے ساتھ مقابلہ میں حصہ لینا۔ اَبْـرَزَ ہ: کو نکالنا، کھولنا، کھول کر ڈال دینا، کو نمایاں کرنا۔ ــــ ہ: (کتاب) شائع کرنا، شناختی کارڈ وغیرہ پیش کرنا، دکھانا۔ تَبَـرَّزَ: رفع حاجت کرنا، قضائے حاجت کرنا، حوائج ضروریہ سے فارغ ہونا۔ تَبارَزَ: مقابلہ کرنا۔ بُرُوز: نمایاں یا ممتاز ہونا، باہر کو نکلا ہوا ہونا، ابھرا ہوا حصہ، آگے کو نکلا ہوا حصہ۔ بِراز: پاخانہ پیشاب، بول و براز، مقابلہ، مبارزت، میچ (کھیلوں کا)، دو آدمیوں کی لڑائی۔ بُرَیزۃ: دس پیاسٹر کا سکہ۔ اَبْرَز: زیادہ واضح، زیادہ امتیازی، زیادہ نمایاں، زیادہ ممتاز، زیادہ مشہور، زیادہ معروف، زیادہ نامور۔ مُبَارَزۃ: مقابلہ، مبارزت میچ، دو شخصوں کی لڑائی، تیغ زنی، پٹہ بازی، بانہ بازی۔ اِبراز: باہر نکالنا، دکھانا، نمائش، تاکید، زور، پیداوار، پیشکش۔ بـارِز: ابھرا ہوا، آگے کو نکلا ہوا، اچھلتا ہوا، نمایاں بیرونی، بنیادی، بیل بوٹے کاڑھا ہوا، گل کاری کیا ہوا، منبت کاری کیا ہوا، واضح، صریح، صاف، بین، جاذب توجہ، جاذب نظر، ممتاز۔ مُبَـرِّز: (مقابلہ میں) جیتنے والا، فاتح۔ ــــ علی: پر بازی لیجانے والا، سے برتر، عظیم تر، بہتر، بڑا یا بالادست۔ مُبارِز: مقابلہ کرنے والا، لڑنے والا، جنگجو، تیغ زن، پٹے باز، بنّی ہلانے والا۔

○ بَرِیز جمع بریزات: (پلگ) ساکٹ، دیواری پلگ، نکلنے کا راستہ۔ بَرِیْزَۃ جمع بَرائِز: (پلگ) ساکٹ، دیواری پلگ، نکلنے کا راستہ۔

○ بَرزَان: ترم، بگل۔

○ بَرْزَخ جمع بَرَازِخ: وقفہ، خلا، فرق، پردہ، حد، سرحد، روک، رکاوٹ، مانع، خاکنائے۔

○ برزوق: پٹڑی، فٹ پاتھ۔

برس: ۱۔ بَرِسَ ـ بَرَسًا: مقروض پر سختی کرنا۔ بَرَّسَ الأرضَ: زمین کو نرم کرنا۔ البُـرْس و البِـرس: روئی۔

۲۔ البِرْسِیان: ایک قسم کی کھجور۔

۳۔ البِرسْکُوب: بالا بین (periscope)۔

۴۔ بُـرْسِـمَ ہُ: کو برسام کی بیماری میں مبتلا کرنا۔ مُبَـرْسَـم: برسام کی بیماری میں مبتلا ہونا صفت: مُبَرْسَم۔ البِرْسَام (طب): ذات الجب کی بیماری (pleurisy)۔

○ بِرْسِیم: طریفل، خصوصاً مصری برسیم clover۔

برش: ۱۔ بَرِشَ ـ بَرَشًا و اَبْرَشَ: جلد پر سفید داغوں والا ہونا، یا جلد سے مختلف رنگ کے داغوں والا ہونا صفت: اَبْرَش و مُبْرَش: کہا جاتا ہے: مکانٌ اَبـرش: مختلف رنگوں کے کثیر التعداد پودوں والی زمین۔ سنۃ بـرشـاء: وہ سال جس میں گھاس بہتات سے پیدا ہو۔ البَرِیش: سفید داغوں والا، جسم سے مختلف رنگ کے داغوں والا۔ البُـرْشۃ والبَرَش: ناخنوں کی جڑوں کی سفیدی، گھوڑے کے بالوں پر چھوٹے چھوٹے دھبے جو اس کے رنگ سے مختلف ہوں۔

۲۔ بَرْشَمَ بَرْشَمَۃً و برشامًا الرجلُ: خاموش رہ کر غم کا اظہار کرنا۔ ــــ الیہ: کو گھور کر دیکھنا۔ البُراشِم: تیز نظر والا۔ البُرْشُم: برقع۔

۳۔ بَرْشَنَ الرسالۃ: خط کو گوند سے چپکانا۔ البِرشَان واحد بِرْشانۃ: گوند لُبّی (طب) دوائیں بھرنے کے لئے چھوٹی چھوٹی کھوکھلی ٹکیاں، تازہ روٹی جو گرجوں کی تقریبات میں استعمال کی جاتی ہیں۔

○ بُرْش جمع البَراش: چٹائی۔ اَبْرَش: دھبے دار، داغ دار، چتلا۔

○ برشتٌ: بیض بِرِشت: نرم ابالے ہوئے انڈے۔

○ بَرْشِلُونہ: برسلونا (شمال مشرقی سپین کی بندرگاہ۔

○ بَـرْشَـمَ ہ: میں کیلیں یا رپٹیں لگانا۔ بَـرْشَـمَۃ: کیلیں لگانا، رپٹیں لگانا (riveting)۔ بُرْشـام و برشان (واحد برشامہ و برشانۃ جمع بُرشامات و بُـرشانات: ایک قسم کا پتلا کرکرا بسکٹ، عشائے ربانی کی روٹی، کاغذ یا نمدے کی ٹکیہ، گدی۔ بُرشامۃ: رپٹ، میخ کیل۔ بُرشامجی: رپٹیں، میخیں یا کیلیں لگانے والا۔ بُـرْشَـمْجِیۃ: رپٹیں لگانا، کیل لگانا، میخیں لگانا۔

برص: ۱۔ بَـرِصَ ـ بَرَصًا: برص کی بیماری میں مبتلا ہونا۔ اَبْرَصَ الرجلُ: برص کی بیماری والے بچے کا والد ہونا۔ ــ اللّٰہُ فلاناً: اللہ تعالیٰ کا کسی کو برص والا بنانا۔ البَـرَص: ایک جلدی بیماری جس کی وجہ سے جلد سفید ہو جاتی ہے اور ایک تکلیف دہ خارش لاحق ہو جاتی ہے۔ الأبْـرَص مـونـث بَـرْصَـاء جـمـع بُـرْص: برص کی بیماری میں مبتلا۔ مجازاً کہا جاتا ہے: حَیَّۃٌ بَـرْصَـاء: کوڑیالا سانپ، سفید دھبوں والا سانپ۔

۲۔ تَبَـرَّصَ الأرضَ: زمین کی گھاس پوری کی پوری چر جانا۔ ارضٌ بَرْصَاء: مختلف جگہوں سے چری ہوئی زمین۔

۳۔ الأبْـرص: چاند۔ سـام اَبْرص (ح): چھپکلی، تثنیہ کی صورت میں کہا جاتا ہے: ھذان سامًا ابرصٍ اور جمع کی صورت میں کہا جاتا ہے: ھـؤلاء سـوام ابرصَ و ابارِصَ۔

○ بَرِص ـ بَرَصًا: کوڑھی ہونا، جذامی ہونا، جذام کا مریض ہونا۔ بُرْص: چھپکلی۔ بَـرَص: کوڑھ، جذام۔ اَبْـرَص: کوڑھی، جذامی، جذام کا مریض۔ سام أبرص: چھپکلی۔

○ بُرْصَہ: بازار حصص stock exchange۔

برض: ۱۔ بَرَضَ ـ بُرُوضًا النباتُ: نباتات کا پھوٹنا، پہلی روئیدگی ظاہر کرنا۔ بَرَّضَ و اَبْرَضَ المکانُ: جگہ کا بہت روئیدگی والا ہونا۔ تَبـرَّضَتِ الارضُ: زمین کا روئیدگی والا ہونا۔ البَـارِض: زمین کی پہلے اگنے والی روئیدگی۔ البُـرْضَۃ: نباتات نہ اگانے والی زمین، بنجر زمین۔

۲۔ بَرَضَ ـ بَرْضًا الماءُ من العین: چشمہ سے تھوڑا پانی پھوٹنا۔ بَـرُوض: تھوڑے پانی والا چشمہ۔ تَبرَّضَ الماءَ: پانی چوسنا۔ ــ الشیءَ: کو تھوڑا

تھوڑا لینا۔ ــــــ تھوڑی چیز پر زندگی گذارنا۔
البَرْض جمع بَرَاض و بُرُوض و أَبْرَاض: تھوڑا۔ کہا جاتا ہے: هٰذا بَرْضٌ مِن عِدٍّ: یہ بہت میں سے تھوڑا ہے۔ البُرَاض و البُرَاضة: تھوڑا۔ المَبْرُوض: کثرت بخشش سے تنگ دست۔
○ بَرَض - بُرُوضًا (پودے کا) پھوٹنا، اگنا، کی کونپل پھوٹنا۔

برط: ۱- البَرْطَاش: پتھر کی چوکھٹ، اس کی فصیح عربی الأُسْكُفَّة ہے۔
۲- بَرْطَلَهُ بَرْطَلَةً: کو رشوت دینا۔ تَبَرْطَلَ: رشوت لینا۔ البُرْطُل: ٹوپی۔ البِرْطِيل: رشوت، چکی راہنے کا مستطیل پتھر یا لوہے کی لمبی سلاخ۔
۳- بَرْطَمَ الليلُ: رات کا تاریک ہونا۔ ــ الرجلُ: غصہ کی وجہ سے ہونٹ لٹکانا۔ ــ و تَبَرْطَمَ: غصہ سے پھولنا۔ البِرطام و البُراطِم: موٹے ہونٹ والا۔
○ بَرطُوزُ البحرية: (بحری جہاز کے اگلے حصہ میں) ملاحوں کی آرام گاہ (تجارتی بحری جہاز پر) ملاحوں کے کواٹر۔
○ بَرْطَعَ بَرْطَعَةً: سرپٹ دوڑنا۔
○ بَرْطَلَ ہ: کو رشوت دینا۔ تَبَرْطَلَ: رشوت لینا، ضمیر فروش ہونا۔ بِرطِيل جمع بَرَاطِيل: رشوت۔
○ بَرْطَمَ: چلا چلا کر بولنا، (ہذیان میں) بکے جانا، بیہودہ گوئی کرنا۔ بُرْطُوم: ہاتھی کی سونڈ۔
○ بَرْطَمَان جمع برطمانات: مٹی یا شیشے کا لمبا برتن (مربہ تیل وغیرہ کے لئے)۔

برع: ۱- بَرَعَ - و بَرُعَ - بَرَاعةً و بُرُوعًا: علم، فضیلت یا حسن میں فوقیت رکھنا صفت: بَارِع - بَرَعَ - بُرُوعًا ہ: پر علمی فضیلت یا حسن میں فوقیت کی وجہ سے غالب آنا۔ ــ الجبلَ: پہاڑ پر چڑھنا۔ البَرِيع: حسن و عقل و دانش میں فوقیت رکھنے والا۔ البَرقُ البَرِيع: دور سے چمکنے والی بجلی۔ البَرَاعة: تفوق، برتری۔ ــــ عند البلغاء: فصاحت۔
۲- تَبَرَّعَ بالعطاء: ایسی بخشش کرنا جو نہ واجب ہو اور نہ اس سے کوئی عوض مطلوب ہو، عطیہ دینا۔ کہا جاتا ہے: فَعَلَهُ تَبَرُّعًا و مُتَبَرِّعًا: اس نے اُسے بطور نفل کیا۔
۳- بَرْعَمَ بَرعَمَةً و تَبَرْعَمَ الشجرُ: درخت کا غنچہ کھلنا یا نکلنا۔ البُرعُم و البُرعُمة جمع بَرَاعِم و البُرْعُوم و البُرْعُومَة جمع بَرَاعِيم (ز): غنچہ نا شگفتہ (لغت کی کتابوں میں) درخت کے پھول اور کھلنے سے پہلے نباتات کے شگوفے اور پھول۔
○ بَرَعَ - براعة و بروعاً ہ: سے فائق ہونا، بڑھ جانا، سبقت لیجانا، پر بازی لیجانا، شرف فضیلت یا فوقیت رکھنا۔ ــ ہنرمند ہونا، ماہر ہونا، مشاق ہونا، آزمودہ کار ہونا، سلیقہ مند ہونا، استادانہ ہونا، ذی علم ہونا، قابل ہونا، لائق ہونا، واقف ہونا، ممتاز ہونا۔ تَبَرَّعَ ب: کو دینا، بطور چندہ دینا، عطا کرنا، بطور عطیہ دینا، رفاہی کام میں بطور چندہ دینا، کو اپنی خوشی سے رضا کارانہ اپنے سر لینا یا کی ذمہ داری لینا یا کا بیڑا اٹھانا، کے لئے رضا کارانہ پیش کش کرنا، کو کرنے کے لئے تیار ہونا، آمادہ ہونا، کے ساتھ تیار ہونا۔ بَرَاعَة: مہارت، اہلیت، استعداد، لیاقت، قابلیت، صلاحیت۔ بُرُوعَة: برتر مہارت، نمایاں مہارت۔ تَبَرُّع جمع تَبَرُّعات: تحفہ، عطیہ، چندہ۔
○ بارِع: ماہر، کاریگر، جوہر قابل، قابل، لائق کارکن، کارگزار، تابندہ یا نمایاں (فن کاری)
○ بَرعَمَ: کونپلیں پھوٹنا، پھوٹنا، شاخیں نکلنا، اُگنا، سوئے نکلنا۔ بُرْعُم جمع بَرَاعِم و بُرْعُوم جمع بَرَاعِيم: کلی، غنچہ، شگوفہ، کونپل، پھول، نمو کی ابتداء۔

برغ: ۱- بَرِغَتْ المكانُ: جگہ کا بہت پسوؤں والی ہونا۔ بُرغُوث جمع بَرَاغِيث (ح): پسو۔ بَرغوثُ البحر: جھینگا مچھلی۔
۲- البَرْغَش واحد بَرْغَشة (ح): مچھر۔
۳- البُرغُل و البُرغِل: چھلکا کر بھونی ہوئی گندم جو دوسری خوراک کے ساتھ کھائی جاتی ہے۔
۴- البرغي و البُرغِيّ جمع بَرَاغِي: پیچ والی میخ۔
○ بُرْغُوث جمع بَرَاغِيث: پسو۔ براغيث: چاندی کے چھوٹے سکے (شام میں)۔ برغوثُ البحر: ایک قسم کا جھینگا۔
○ بَرْغَش واحد برغشة: مچھر، پشہ، چھوٹا سا کیڑا۔
○ بُرْغِي جمع بَرَاغي: پیچ screw۔

برف: البرفِير: سرخ اور نیلے رنگ کا مرکب اودا، ارغوانی (رنگ): اس رنگ کا کپڑا۔

برق: ۱- بَرَقَ - بَرْقًا و بُرُوقًا و بَرَقَانًا و بَرِيقًا البرقُ: بجلی کا ظاہر ہونا۔ ــ ت السماءُ: آسمان سے بجلی کا چمکنا۔ ــ الشيءُ: چمکنا، جگمگانا۔ أَبْرَقَ: برق زدہ ہونا، پر بجلی گرنا۔ ــ ت السماءُ: آسمان کا بجلی چمکانا۔ ــ بسيفه: تلوار چمکانا، تلوار سے اشارہ کرنا۔ ــــ عن وجهه: منہ کھولنا۔ البَرق جمع بُرُوق (ف): (آسمانی) بجلی۔ کہا جاتا ہے: بَرقٌ خُلَّبٌ و برقُ خُلَّبٍ و برقُ الخُلَّبِ: بجلی جس کے بعد بارش نہ ہو، بے بارش کی بجلی۔ البَارِقة: بجلی والا بادل، تلواریں۔ بَرَّاقَة: بجلی والی۔ سحابة بَرَّاقَة: بجلی والی بدلی۔ مَبْرِقُ الصبحِ جمع مَبَارِقُهُ و مَبَارِيقُهُ: صبح طلوع ہونے کا وقت۔
۲- بَرَقَ - الرجلُ: دھمکی دینا۔ أَبْرَقَ: دھمکی دینا۔
۳- بَرَقَ - بَرْقًا و أَبْرَقَ ت المرأةُ: عورت کا بننا، سنورنا۔ بَرَّقَهُ: کو آراستہ کرنا۔ ــ تِ المرأةُ: عورت کا بننا سنورنا۔
۴- بَرِق - بَرَقًا: حیران ہونا، چندھیا جانا۔ البَرَق جمع أَبْرَاق و بُرقان: خوف، دہشت۔ البَرْقة: دہشت، خوف۔ البَرُوقُ مِنَ الرجال: بزدل آدمی۔
۵- بَرَّقَ عينيه و بعَيْنَيه: آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھنا۔
۶- بَرَّقَ: لمبا سفر کرنا۔ أَبْرَقَ: تار بھیجنا۔ البَرق (ف): ٹیلیگراف Telegraphe۔ دائرةُ البريد و البرق: محکمہ ڈاک و تار۔ البَرْقِية: ٹیلیگرام، تار، وائر، کیبل۔
۷- البَرق جمع أَبْرَاق و بُرْقَان (ح): بھیڑ کا بچہ۔ البُرقة جمع بُرَق و الأَبْرَق جمع أَبَارِق (تصغیر الأُبَيْرِق): پتھر، ریت مٹی ملی ہوئی سخت زمین۔ الأَبْرَق: سیاہ و سفید رنگ والا۔ التباريق: تھوڑا گھی یا تیل جو کھانے میں ڈالا جائے۔
۸- بَرْقَحَ بَرْقَحَةً و تَبَرْقَحَ وجهُه: بدشکل ہونا۔ ــ الثوبُ: کپڑے کا آلودہ ہونا۔
۹- بَرْقَشَ بَرْقَشَةً: کو مختلف رنگوں سے آراستہ کرنا۔ ــ في الكلام: بے سروپا باتیں کرنا۔ تَبَرْقَشَ: مختلف رنگوں سے آراستہ ہونا۔ البِرْقِش (ح): ایک دلکش آواز اور رنگیں پروں والا پرندہ۔ أبو بَرَاقِش (ح): ایک چھوٹا سا پرندہ جس کے پراوپر سے خاکی بیچ سے سرخ اور نیچے سے سیاہ ہوتے ہیں۔ جب پر کھولتا ہے، رنگ برنگ الوان دکھائی دیتے ہیں۔ اسکا اطلاق مجازاً متلون مزاج شخص پر بھی ہوتا ہے۔ البُرْقُوش: پرانا جوتا۔
۱۰- بَرْقَطَ: چھوٹے چھوٹے قدم اٹھا کر چلنا، پیچھے جھانکتے ہوئے واپس جانا۔ ــ الكلامَ: بے ربط و بے ترتیب کلام کرنا۔
۱۱- بَرْقَعَ المرأةَ: عورت کو برقع پہنانا۔ تبرقعت: عورت کا برقع پہننا۔ البُرْقُع جمع بَرَاقِع: برقعہ، عورت کا روپوش۔

۱۲- بَـرْقَلَ: جھوٹ بولنا۔ البَـرْقَلَة: عمل سے خالی بات۔ البرقِيل (ا ع): ایک جنگی ہتھیار، جس کے ذریعے گولی اور پتھر وغیرہ پھینکا کرتے تھے۔

۱۳- البُرقُوق (ن): جنگلی آلو بخارا، زرد آلو بخارا۔

۱۴- البَرْوَاق و البَرْوَق(ن): ایک لمبی ڈنڈی اور بہت پھولوں والا پودا، جو آرائش کے لئے استعمال ہو جاتا ہے، بکریاں اسے نہیں کھاتیں۔ کہا جاتا ہے کہ جب بادل آجاتے ہیں تو برسے بغیر یہ پودا سبز ہو جاتا ہے۔ اسی سے ضرب المثل ہے: اشكَرُ من بَـرْوَقةٍ: بروقہ سے زیادہ شکر گزار۔ بروقہ ایک چھوٹا پودا جو ذرا سی نمی میں اُگ آتا ہے۔

○ بَرَقَ ـ بـرقاً: چمکنا، روشن ہونا، دمکنا، بھڑک اٹھنا، شعلہ فشاں ہونا، یکا یک نظر آنا۔ بـرقت السماء: بجلی چمکی۔ أَبْـرَقَ: چمکنا، دمکنا، یکا یک نظر آنا، شعلہ فشاں ہونا، بادل کا بجلی، بجلی کے کوندے ظاہر کرنا، چمکنا، (چہرے کا) روشن تر ہونا۔ ـــ إلى: کو تار بھیجنا، بحری تار بھیجنا۔ بَرْق جمع بُرُوق: بجلی، بجلی کا شعلہ، ٹیلیگراف۔ برقُ خُلّب: بارش کے بغیر بجلی کا کوندا (مجازاً): وعدے کر کے پورے نہ کرنے والا۔ بَـرْقِـي: ٹیلیگراف کا، کے متعلق۔ بَـرْقِيَّة جمع بـرقيات: ٹیلیگراف، تار، بحری تار بَـرِيـق جمع بَرَائِق: چمک دمک، چمکتی ہوئی سطح، شان و شکوہ۔ ذُو بـريـق معدني: دھاتی چمک دمک سے چمکایا ہوا، دھاتی چمک دمک کی تہہ چڑھا ہوا، ملمع شدہ۔ بُـرَاق: ک ایک جانور کا نام جس پر سوار ہو کر نبی کریم ﷺ کا سات آسمانوں پر جانا بیان کیا جاتا ہے۔ ایک چھوٹا سفید آبی پرندہ۔ بَـرَّاق: روشن، چمک دار، تابندہ، درخشاں، شعلہ فشاں، جگمگاتا۔ مُبْرُق: چمک، دمک، شعلہ۔ فـي مُبْـرَق الصُّبح: صبح کے وقت سورج کی پہلی کرنوں کے ساتھ۔ بَـارِقُ الامل: امید کی جھلک۔ بَـارِقة جمع بَـوَارِق: جھلک، چمک، جگمگاہٹ۔ مُبْـرِق كـاتـب: ٹیلی ٹائپ tele-type۔

○ البُرْقَة: مشرقی لیبیا کا علاقہ Cyrenaica۔

○ بَرْقَشَ برقشةً ہ: کو بوقلموں کرنا، کوئی رنگوں سے رنگنا یا لیپنا، کو سجانا، کی تزئین کرنا، سج دھج نکالنا۔ ـــ قوله: اپنی تقریر کو نمک مرچ لگا کر زیب داستان کے لئے بڑھانا۔ بـرقـش: ایک قسم کی چھوٹی چڑیا۔ بَرْقَشَة: رنگین مجموعہ، رنگارنگی، بوقلمونی۔ مُبَرْقَش: رنگین، رنگ دار، بوقلموں، کئی رنگوں کا۔

○ بَـرْقَعَ ہ/ ہ: کو نقاب اڑھانا، چھپانا، آراستہ کرنا۔ تَبَـرْقَعَ: نقاب اوڑھنا، برقع پہننا۔ بُـرْقُع جمع بَرَاقِع: برقعہ۔

○ بَرْقُوق واحد بَرْقُوقَة: آلو بخارا۔

برك: ا- بَرَكَ ـ بُرُوكًا بالمكان: کسی جگہ اقامت پذیر ہونا۔ ـــ بُـرُوكًـا و تَبْـرَاكًا و بَـرَّكَ و اسْتَبْرَكَ البعيرُ: اونٹ کا اپنا سینہ زمین سے لگا کر بیٹھنا۔ أَبْـرَكَهُ: اونٹ کو بٹھانا۔ اِبْتَـرَكَ فلاناً: کو پچھاڑ کر اپنے سینے کے نیچے لانا۔ ـــ فلاناً فـي عـرضـهِ و عليه: کو گالیاں دینا اور اس کی توہین کرنا۔ ـــ القومُ: لوگوں کا گھٹنوں کے بل بیٹھ کر جنگ کرنا۔ البَـرْكُ: سینہ، بیٹھے ہوئے اونٹوں کا گلہ واحد بَـارك مونث باركه جمع بُرُوك۔ البِرْكَة جمع بِـرَك: اونٹ کے بیٹھنے کی ہیئت۔ البَـرِيك: اونٹ۔ المَبْرَك: اونٹوں کے بیٹھنے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے: ليـس لفلانٍ مبركُ جمل: فلاں کے پاس کچھ نہیں۔

۲- بَـرَّكَ ـ فيـه: کے لئے برکت کی دعا کرنا۔ بَـارَكَ الـرجـلَ: کے لئے برکت کی دعا کرنا، سے راضی ہونا۔ ـــ اللّٰهُ لك و فيك و عليك و بارَكَكَ: اللہ تجھے مبارک کرے کہتے ہیں: بَـارَكَ عـلـى الانبيـاء و آلهم: اللہ تعالیٰ تو نے انبیاء اور ان کی اولاد کو جو شرافت و بزرگی و عزت بخشی ہے وہ ہمیشہ برقرار رکھ۔ بُـورِكَ فيكَ: دعا کے طور پر نہیں بلکہ سائل کو جسے دور کرنا مقصود ہو اسے اس طرح خطاب کیا جاتا ہے۔ تَبَـرَّكَ بـه: سے برکت حاصل کرنا، میں نیک فال دیکھنا۔ تَبَـارَكَ اللّٰهُ: ذات خداوندی کا مقدس ہونا۔ ـ بـه: سے نیک فال لینا۔ اِسْتَبْرَكَ: برکت کی فال لینا۔ البَـــرِيك: برکت والا۔ البَـرَكَة: نیک بختی، نماز کے خاتمہ پر پادری کی دعاء، بڑھوتری، زیادتی۔

۳- اِبْتَرَكُوا في العَدْوِ: تیز دوڑنے کی کوشش کرنا۔

۴- البُرْكة جمع بُـرَك و أَبْرَاك و بُرْكان: چکی والے کی اجرت و مزدوری۔ (ح): ایک چھوٹا سفید آبی پرندہ۔ البِـرْكة جمع بِـرَك (ح): دودھ دینے والی بکری، جوہڑ، تالاب، حوض۔ بـــــرِكِيَّة (ن): جوہڑوں کے کنارے اگنے والی نباتات۔ البَـرَّاك: چکی والا آٹا پیسنے والا، آٹا پیسنے کی اجرت لینے والا۔ البَارُوك: بزدل، کابوس۔

۵- البركار و البيكار (ہ): پرکار (فارسی لفظ)۔

۶- البُرْكان: کوہ آتش فشاں۔

۷- بَرْكَعَ الفرسُ: گھوڑے کا چاروں پیروں پر کھڑا ہونا، گھٹنوں کے بل گرنا۔ ـــ ہ: کو کاٹنا، پچھاڑنا۔ تَبَرْكَعَ الرجلُ: سرین کے بل گرنا۔ البُرْكُع: پستہ قد آدمی۔

○ بَـرْكَ ـ: گھٹنوں کے بل بیٹھنا، دوزانوں ہونا۔ بَـرَّكَ و أَبْرَكَ ہ: اونٹ کو گھٹنوں کے بل بٹھانا۔ بَـرَّكَ عـلـى يـافـي: کے لئے برکت کی دعا کرنا۔ بَـارَكَ ہ/في يا على: کیلئے برکت کی دعا کرنا۔ ـــ ہ: کی منظوری دینا۔ تَبَـرَّكَ ب: سے خوش و خرم ہونا، سے لطف اندوز ہونا، میں خوشی و سعادت ڈھونڈنا یا چاہنا، کی برکت طلب کرنا۔ تَبَارَكَ: مبارک ہونا، تعریف کیا جانا۔ اِسْتَبْرَكَ: مبارک ہونا۔ بِـرْكَة جمع بِـــرَك: تالاب، جھیل، جوہڑ۔ بِـــرْكـة السِّبَاحَة: تیرنے کا تالاب۔ بَـرَكَة جمع بَرَكَات: برکت، اشیرباد، دعا، دعائے خیر۔ قِـلَّةُ البـركـة: بدقسمتی، بدنصیبی۔ أَبْرَك: زیادہ مبارک۔ تَبْرِيك جمع تَبْـرِيـكـات: نیک خواہش، اشیرباد، برکت، دعاء، دعائے خیر۔ مُبَارَك: مبارک، خوش نصیب، خوش قسمت۔ بَــرَّارِيك: بیرکیں barrecks فوجیوں کے رہنے کے مکانات۔ بِـرْكـار: پرکار۔ بُـرْكَـانِـي: کوہ آتش فشاں کا، کے متعلق یا آتش فشانی۔

بـرل: البَرْلَمان: پارلیمنٹ parliament - النظام البرلماني: پارلیمانی نظام۔

○ بـرلمانِي: مجلس قانون ساز کا، پارلیمنٹ کے شایان شان، پارلیمنٹ کا منظور کردہ parliamentary۔

○ بـــرلـمـــانية: پارلیمنٹیرت parliamentarianism۔

○ بِرِلَنْتِي: چمکیلا، ہیرا، الماس۔

○ بَرْلِين: برلن (جرمنی کا دارالحکومت)۔

برم: ا- بَرِمَ ـ بَرَمًا و بَرَّمَ و أَبْرَمَ الحبلَ: دو لڑیاں کر کے رسی بٹنا صفت مفعولی: مَبْرُوم و بَرِيم۔ اِنْبَرَمَ: رسی کا بٹنا، بٹا ہونا۔ ـــ الامرَ: کام کو پختہ اور مضبوط کرنا۔ کہا جاتا ہے: قضاءٌ مُبْرَمٌ: اٹل حکم یا فیصلہ۔ البَرَّام: بٹنے والا۔ البَرِيم و البِرَام: بٹی ہوئی رسی، دھاگا ڈورا، ہر بٹی ہوئی شے۔ المِبْرَم جمع مَبَارِم: تکلہ۔ المَبْرُومَة: بٹے ہوئے سونے کا کنگن۔

۲- بَرِمَ ـ بَرَمًا: تنگ دل ہونا، بے قرار ہونا۔ أَبْرَمَهُ: کو ملول و پریشان کرنا، زچ کرنا۔ تَبَرَّمَ: زچ ہونا۔

۳- بَرِمَ ـ بَرَمًا بِحُجَّته: کو دلیل نہ سوجھنا۔ أَبْرَمَ عليه في الجدال: کسی کو لا جواب کرنے کے لئے

بحث کئے جانا۔

۴۔ البَرَم: بخیل، لئیم، درخت عضاء کا پھل۔ البُرُم: بداخلاق لوگ۔ البُرما: ایک قسم کا میٹھا پھل۔ البُرمة جمع بُرَم و بِرام: پتھر کی ہانڈی۔ البَرِیم: لشکر۔ البَرِیمة: برما، سوراخ کرنے کا آلہ۔

۵۔ البَرْمَانی من الدواب و الزحافات (ح): چلنے اور رینگنے والا جانور جو خشکی اور تری دونوں میں رہتا ہو۔ البَرْمَانیة: خشکی اور پانی میں چلنے والی گاڑی۔

۶۔ البِرْمِیل جمع بَرَامِیل: پیپا۔

○ بَرَمَ ۔ بَرْمًا ہ: رسی کو موڑنا، بٹنا، کسی چیز کو بنانا، گول اور لمبی صورت دینا، سانچے میں ڈھالنا، آستین چڑھانا، کو مستحکم کرنا، مضبوط کرنا، نمٹانا، قائم کرنا۔ أَبْرَمَ ہ: رسی کو مروڑنا، بٹنا، گوندھنا، کو مستحکم کرنا، قائم کرنا، نمٹانا؛ فیصلہ کرنا، (معاہدہ) طے کرنا، عدالتی فیصلہ وغیرہ کی تصدیق کرنا، توثیق کرنا۔ إِنْبَرَمَ: نمٹ جانا، قائم ہونا، کسی توثیق و تصدیق ہونا، مڑنا، بٹنا۔ بَرَّامَة جمع بَرَّامات: برما dirlling machine۔ بَرِیم: رسا، رسی، دھاگا، ڈوری، سُتلی۔ بَرِّیمَة جمع بَرِّیمات: برما، سوراخ کرنے کا آلہ، چھوٹا برما، لگام کا دہانہ، کاگ پیچ، پیچ کش۔ اِبرام: تصفیہ، توثیق، معاہدہ ورغیرہ کا طے پانا۔ محکمة النقض و الابرام: عدالت تنسیخ۔ سِلكٌ مبروم: تار، رسی، کیبل۔ مُبْرَم: محکم، مضبوط، اٹل، ناقابل تنسیخ، ٹھیک طور پر قائم، تصدیق شدہ، توثیق شدہ۔ قضاء مُبْرَم: ناگزیر تقدیر۔ بِصُورَةٍ مُبْرَمَة: اٹل صورت میں۔

○ بُرْمَة جمع بُرَم و بِرَام: مٹی کا برتن۔

○ بُرما: برما (ایک ملک کا نام) جل بھوی۔

○ بَرْمانی: زمین اور پانی دونوں جگہ رہنے یا کام کرسکنے والا جانور یا گاڑی۔ دبّابة برمائیة: جل بھوی ٹینک۔

○ برمائیة: جل تھلیا، جل بھومیا۔

○ بَرِمَ ۔ بَرَمًا ب: سے تھکنا یا تھک جانا، سے بیزار ہونا، اکتا جانا، کو برہم کن پانا، تھکا دینے والا یا اکتا دینے والا پانا۔ تَبَرَّمَ ب: پر برہم محسوس کرنا، سے ناراض و ناخوش ہونا، سے اکتا جانا، بیزار ہو جانا۔ ــــ ب/من: سے تھک جانا، سے بیزار ہونا۔ تَبَرَّمَ: بے صبر ہونا، تنگ آجانا، برداشت نہ کرسکنے والا ہونا، غیر مطمئن ہونا، غیر قانع ہونا، رنجیدہ ہونا، تکلیف زدہ ہونا، دکھی ہونا۔ بَرِمٌ ب: سے تھکا ہوا، پر غصہ میں، طیش میں۔ ــــ: غیر مطمئن، غیر قانع۔ تَبَرُّم: تھکاوٹ، بوریت، اکتاہٹ، بیزاری، بے اطمینانی، ناخوشی، عدم اطمینان، گھبراہٹ، پریشانی، بے چینی، بے کلی، بے آرامی، الجھن، برہمی، جھنجھلاہٹ۔ مُتَبَرِّم: برہم، خفا، ناراض، بگڑا ہوا، چڑچڑا، پریشان۔

○ بَرْمَانَنْت: مستقل لہر۔ برمانت علی البارد: (بالوں میں) ٹھنڈی لہر۔

○ بَرْمَق جمع بَرَامِق: کٹہرے کا کھبا (پہیے کی) میخ۔

○ بَرَمْهات: قدیم مصر کی جنتری کا ساتواں مہینہ۔

○ بِرْمِنْکَهام: برمنگھم (ایک شہر کا نام)۔

○ بَرْمُودَة: قدیم مصری جنتری کا آٹھواں مہینہ۔

○ بِرمیل جمع بَرامِیل: پیپا، چھوٹا پیپا، لکڑی کا پیپا، شراب کا بڑا پیپا۔

برن: ا۔ البَرناسیّة: شاعری میں تخیلی مسلک کی مخالفت اور لفظی فن اور شعری حسن سے شگفتگی پر توجہ کا مسلک۔

۲۔ البَرنامَج جمع بَرامِج: اصل میں حساب کی جامع دستاویز، پروگرام، منصوبہ، جدول تفصیلات، گوشوارہ، نقشہ اوقات، بدلی جدول، فہرست، اشاریہ، نصاب، بجٹ۔

۳۔ بَرْنَسَه فتَبَرْنَسَ: کو برنس پہنانا، پھر اس کا برنس پہن لینا۔ البُرْنُس: وہ لباس جس کا ایک حصہ ٹوپی کے طور پر استعمال ہو، آغازِ اسلام میں پہنی جانے والی لمبی ٹوپی۔ بِرنس مونث بِرنِیس: شہزادہ، حاکم خاندان کے ہر رکن کا لقب (فرانسیسی)۔

۴۔ البُرنَیطة: ٹوپی، ہیٹ (اٹلی زبان کا لفظ)۔

۵۔ البَرْنیّه جمع بَرَانیّ: مٹی کا برتن۔

○ بُرُنْجُك: جالی، کریپ (crepe)۔

○ بُرْنُس جمع بَرانِس (نیز بَرْنُوس و بُرنُوس جمع برانیس): ٹوپی دار لبادہ۔ بُرنُس الحمّام: غسل کا لباس۔ بَرَانِسی جمع بَرانِسیّة: ٹوپی دار لبادے بنانے والا۔

○ جبالُ البَرانِس: پیرنیز کے پہاڑ۔

○ بَرِنس: پرنس، شہزادہ۔ برنسیسة: پرنس، شہزادی۔

○ تَبَرْنَطَ: ہیٹ پہننا۔ بُرنَیْطَة جمع برنیطات و بَرانِیط: ہیٹ hat، لیمپ شیڈ lamp shade۔

بره: ا۔ بَرِهَ ۔ بَرَهًا: کی بیماری کے بعد جسم کا تندرستی کی حالت میں آنا صفت: أَبْرَه مونث بَرهاء جمع بُره۔ أَبْرَهَ: دلیل لانا۔ البُرْهَة و البِرْهَة جمع بُرَه و بُرهات: عرصہ، زمانہ کا کچھ حصہ۔

۲۔ البَرَاهِمة: مفرد بَرَهْمَن: ہندوؤں کے معبود برہما کے خدام۔

۳۔ بَرْهَنَ الشیءَ و علیه و عنه: پر دلیل قائم کرکے اسے واضح کرنا۔ تَبَرْهَنَ: واضح ہونا، ثابت ہونا۔ البُرْهان جمع بَرَاهِین: حجت، دلیل۔

○ بُرهة جمع بُرَهات و بُرَه: عرصہ، وقت، تھوڑا عرصہ، تھوڑا وقت، لمحہ۔ بُرَیْهَةٌ: تھوڑی دیر، تھوڑا عرصہ۔ بعد برهتین: دو منٹ بعد، تھوڑی مدت میں۔

○ بَرْهَمِیَّة: برہمنیت۔ بَرْهَنَ علی/عن: کو ثابت کرنا، واضح کرنا، بیان کرنا۔ بُرهان جمع بَرَاهین: ثبوت۔ بَرْهَنَة: ثابت کرنا، واضح کرنا، بیان کرنا۔

برو: ا۔ البِرواز: چوکٹھا، فریم، عربی الاصل لفظ: اِطار ہے۔

۲۔ البُروتستو: تثنیہ بُرو تستوان جمع بُروتِستوات: نوٹری کا اعلان کہ ہنڈی باضابطہ نہیں اور ادائیگی سے انکار کیا گیا۔ عذرداری (protest)۔

۳۔ البُروتِسْتَانی: دین مسیحی کا ایک فرقہ کا پیروکار جس کا بانی لوتھر تھا، معترض یا مصلح فرقہ کا ماننے والا یا اس کا یا اس کے متعلق۔ یہ فرقہ بروتسقانیة کہلاتا ہے۔

۴۔ بروتون (ف): پروٹون، مثبت برقیہ۔

۵۔ البرولیتاریا: محنت کش طبقہ pruletariat۔

۶۔ البروم (ك): سمندر کے پانی سے نکالا جانے والا سرخ زہریلے مائع کی شکل میں بدبودار مادہ (barium)۔ بُرُومُور (ك): بروم اور جسم بسیط کا مرکب۔

۷۔ البُرونز او الصفر (ك): کانسی (bronze)۔

۸۔ البَرُومِتر: ہوا پیما، باد پیما barometer۔

○ بُرْوَة: ردی، ردی ٹکڑا۔

○ بَرُوتُستانی: پروٹسٹنٹ، احتجاجی مسیحی جمع بروتستانیون: ایک پروٹسٹنٹ، احتجاجی مسیحی۔ بَرُوتُستانیة: پروٹسٹنٹ عقائد، پروٹسٹنٹ مذہب (عیسائیت کا ایک فرقہ)۔

○ بَرُوتُوكُول: پروٹوکول، حکومتی معاہدہ کی اصل دستاویز، سفیروں کے استقبال کا محکمہ۔

○ بَرُوجرام: پروگرام (programe)۔

○ بُرُوجِی جمع بُرُوجِیه: رسالہ کا ترمچی، بگل بجانے

والا، بکلچی۔

○ بَرْوَزَ: چوکھٹے میں جڑنا، فریم لگانا۔ بَرْواز و بِرواز: فریم، چوکھٹا۔

○ بُرُوسِیا: پرشیا Prussia۔ (ایک ملک کا نام)۔ بُرُوسی: پرشی، ملک پرشیا کا باشندہ۔

○ بَرُوفَة و بَرُوفَة جمع بروفات و بروفات: تجربہ، پروف شیٹ Proof-sheet۔ ریہرسل (rehearsal)

○ بَرُونزی: کانسی کا۔ العصر البرونزنی: کانسی کا زمانہ، عہد یا دور۔

برا: بَرَا ۔ بَرْوًا و أَبْرَی إِبْرَاءً الناقةَ: اونٹنی کی ناک میں چھلا یا حلقہ ڈالنا۔ البُرَة جمع بُرًی و بُرات و بُرِین و بِرِین: کوئی حلقہ دار چیز مثلاً کنگن، بالی یا پازیب وغیرہ۔ کہا جاتا ہے: آتتهُ الدنیا بُرَتَها: اس نے دنیا بہت پائی۔

بری: ا۔ بَرَی ۔ بَرْیاً و ابْتَرَی السهمَ او القلمَ: تیر یا قلم کو تراشنا صفت مفعولی: بَرِی و مَبْرِی۔ اِنْبَرَیَ: تراشا جانا، ترشنا۔ بَرَی ۔ الشخصَ: کو دبلا کرنا، کمزور کرنا۔ البَارِی: تیر تراش۔ ضرب المثل: اعطِ القوسَ بارِیَها: کمان کو اس کے تراشنے والے کے سپرد کرو مراد کام اس کو دو جو اسے کرنے کا اہل ہو۔ البُرایَة و البُراء: تراشہ، چھیلن۔ البَرّاءَة والمِبْرَاء و المِبْراة: چاقو، چھری، تراشنے کا آلہ۔ الإِبْرِیَة والتِبْرِیَة: سر کی بھوسی جو کنگھی کرتے وقت گرتی ہے۔

۲۔ أَبْرَی: کو مٹی لگنا۔ البَرَی: مٹی، غبار۔

۳۔ بَارَی امرأتَهُ: اپنی عورت سے فراق پر صلح کرنا۔ ۔ الرجُلَ: سے آگے بڑھنے کی کوشش کرنا۔ تَبارَیا: آگے بڑھنے میں ایک دوسرے کا مقابلہ کرنا۔ إِنبَرَی له: کو پیش آنا۔ تَبَرَّی لمعروفه: بھلائی کے درپے ہونا۔

۴۔ البَارِی (فا): خالق، پیدا کرنے والا، اصل برأ کی ہمزہ ہے۔ البَرِّیَة: دیکھو برأ۔

۵۔ البریفة: ابتدائی اعلیٰ سرٹیفکیٹ۔

○ بَرَی ۔ بَرْیاً ہ: کو تراشنا، چھانٹنا، شکل دینا، قلم یا پنسل تراشنا، کو چھیل کر اتارنا، کھرچ کر اتارنا یا صاف کرنا۔ ۔ ہ: کو تھکانا، دبلا کرنا، کمزور کرنا، نحیف کرنا، کی قوت ختم کرنا۔ بَارَاہ: سے مقابلہ کرنا، سے آگے بڑھنے کی کوشش کرنا۔ تَبارَی: مقابلہ کرنا، حریف یا رقیب ہونا، مقابلہ میں دو بدو ہونا، (کسی کھیل میں) ایک دوسرے کی طاقت آزمانا۔ إِنبَرِی: ترشنا، چھلنا، تیز ہونا۔ ۔ ل: کی مخالفت کرنا، کے مقابلہ میں آنا، سے مقابلہ کرنا، کو ہاتھ میں لینا، کو اپنے سر لینا، کی ذمہ داری لینا، کا بیڑا اٹھانا، کچھ کرنے لگنا، کا آغاز کرنا۔ ۔ من: سے علیحدہ ہونا۔ بَرَم: غبار، مٹی۔ بَرّایَةُ القلم: پنسل تراش Pencilsharpner۔ مِبراة: جیبی چاقو۔ مُبَاراة جمع مُبارِیات: مقابلہ، ٹورنامنٹ، میچ، رقابت، مد مقابل ہونا، حریف ہونا۔ مُتَبَارٍ: مقابلہ میں حصہ لینے والا، مقابل، حریف۔

○ بریطانیة: برطانیہ۔ البریطانیا العظمیٰ: برطانیہ عظمیٰ۔ بریطانی: برطانوی، برطانیہ کا۔

بزّ: بَزَّ ۔ بَزًّا و بِزِّیزَی ہ: پر غالب آنا۔

۲۔ بَزَّ ۔ بَزًّا و بِزِّیزَی ہ: کے کپڑے اور اسلحہ اتار لینا۔ ۔ الشیء منه: کو سے چھین لینا۔ اِبْتَزَّ منه الشیءَ: سے کچھ زبردستی چھین لینا۔

۳۔ البَزّ جمع بُزُور: ہتھیار، کتان یا روئی کے کپڑے۔ البِزَّة: کپڑے، ہتھیار، ہیئت۔ البَزَّاز: پارچہ فروش، کپڑے بیچنے والا۔ البِزَازَة: پارچہ فروشی، کپڑے کی تجارت۔

۴۔ بَزْبَزَ: تیز چلنا، سختی سے ہانکنا، بھاگ جانا، بہت حرکت کرنا۔

○ بَزَّ ۔ بَزًّا ہ ہ: سے کوئی چیز چرانا، لے جانا، چھین لینا، کو سے محروم کرنا، کو لوٹ لینا۔ ۔ ہ: کو شکست دینا، سے آگے نکل جانا، سے بازی لیجانا، سبقت لیجانا، پر فتح پانا۔ اِبْتَزَّ ہ: کو چرالینا۔ ۔ مِن: روپیہ وغیرہ کسی سے چھین لینا۔ ۔ ہ: کو لوٹ لینا۔ ابتزوا اموال الناس: لوگوں کی جیبوں سے پیسے نکالنا، اڑا لینا۔ اِبْتِزَاز: چوری، ڈاکہ، لوٹنا، مال اڑانا۔ بَزَّ ۔ بَزًّا: کونپل پھوٹنا۔ بُزّ و بِزّ جمع بِزاز و أَبزَاز: نپل، پستان کا منہ، سر پستان، چوچی، تھن، پستان۔ بَزّ جمع بُزُوز: لینن (کپڑا)، کپڑا، خشک اشیاء۔ بِزَّة: کپڑے، لباس، یونیفارم، وردی۔ بِزَّة (رسمیة): وردی، یونیفارم۔ بَزَّاز: پارچہ فروش۔ بِزَازَة: پارچہ فروشی۔ بَزْبُور جمع بَزَابِیر: ناک، تھوتھنی، ٹونٹی، دہانہ، منہ، پرنالہ۔

بزب: البَزْبُورط و بسابورط: پاسپورٹ Passport۔

بزج: ا۔ بَزَجَ ۔ بَزجاً علیَّ فلاناً: اس نے میرے خلاف کسی کو بھڑکایا، اکسایا۔

۲۔ بَزَجَ ۔ بَزْجًا: فخر میں مقابلہ کرنا۔ بَازَجَهُ و تَبازَجا: باہم فخر کرنا۔

۴۔ بَزَّجَهُ: کو آراستہ کرنا، خوبصورت کرنا۔

بزخ: بَزِخَ ۔ بَزَخًا: بھرے ہوئے سینے اور اندر کی جانب دبی ہوئی کمر والا ہونا صفت: أَبْزَخ مونث بَزْخَاء جمع بُزْخ۔ تبَازَخ: ابزخ کی سی چال چلنا یا اس جیسی بیٹھک بیٹھنا۔ تبَزَّخَ له: سے فروتنی کرنا۔

۳۔ تَبازَخَ عن الامر: کسی کام سے پیچھے ہٹنا یا پیچھے رہنا۔

بزر: ا۔ بَزَرَ ۔ بَزْرًا الاناءَ: برتن کو بھرنا۔

۲۔ بَزَرَ و بَزَّرَ القِدرَ: ہانڈی میں مسالہ ڈالنا۔ کہا جاتا ہے: فلان بزر کلامَهُ و تَوبَلَهُ: فلاں نے اپنے گفتگو میں نمک مرچ ملایا۔ البِزْر جمع أَبْزَار و جمع الجمع ابَازِیر: مصالحہ۔ کہتے ہیں: مثلی لا یخفی علیه ابازِیرك: مجھ جیسے سے تمہاری گپ شپ چھپی نہیں رہ سکتی۔ البَزَّار: مصالحہ بیچنے والا۔ البَیْزَر: ہاون دستہ۔

۳۔ بَزَرَ ۔ بَزْرًا الحبوبَ: بیج بونا۔ البِزْر جمع بُزُور واحد بِزْرَة: بیج، تخم۔ البَزَّار: بیج فروخت کرنے والا۔

۴۔ البَیْزَر: دھوبی کی موگری۔ البَزراء: المرأة البَزْرَاء: کثیر الاولاد عورت۔ البَیْزار جمع بَیَازِرَة: باز پالنے والا، کاشتکار (فارسی لفظ)۔

○ بَزَرَ ۔ بَزْرًا: بونا۔ بِزر جمع بُزُور: بیج جمع أَبزار و ابازیر: مصالحہ۔ بِزْرة: بیج، گری، گٹھلی، وہ کلہ جو پہلی بار بیج سے نکلتا ہے۔ بَزَّار: بیجوں کا تاجر، تخم فروش۔ بُزَیْرَة جمع بزیرات: تخمک (spore)۔

بزع: ا۔ بَزُعَ ۔ بَزَاعَةً الغلامُ: لڑکے کا خوش طبع ہونا، ظریف ہونا صفت: بزیع مونث بَزِیعَة۔ تَبَزَّعَ الغلامُ: بتکلف ظریف بننا۔ البُزَاع و البَزِیع من الغلمان: بے جھجک اور بے دھڑک بولنے والا لڑکا۔

۲۔ تبَزَّعَ الشرُّ: فتنہ اور برائی کا سنگین ہونا۔

۳۔ البُزَاع: زکی و چرب زبان لڑکا۔ البَزِیع: شریف آدمی۔

بزغ: ا۔ بَزَغَتْ ۔ بَزْغًا و بُزُوغًا الشمسُ: سورج کا طلوع ہونا، نکلنا۔ اِبْتَزَغَ الربیعُ: موسم بہار کا شروع ہونا۔ بَوَازِغ: نجوم بوازِغ: طلوع ہونے والے ستارے۔

۲۔ بَزَغَ ۔ بَزْغًا و بُزُوغًا دمَه: کا خون بہانا۔ ۔ الحاجمُ او البیطارُ: پچھنے لگانے والے یا سلوتری

کانشتر لگانا۔ المِبزَغ: نشتر۔

○ بَزَغَ ـُ: باہر آنا، (دن کا) نمودار ہونا، صبح ہونا، پو پھٹنا، سورج کا نکلنا۔ بُـزُوغ: نمود، ظہور، آشکارا ہونا، ظاہر ہونا، طلوعِ آفتاب۔

بزق: بَزَقَ ـُ بَـزْقًا: تھوکنا۔ البُـزَاق: تھوک۔ البُـزَّاق واحد بُـزَّاقة (ح): ایک قسم کا گھونگا۔ بُزُق: طبور۔ الباش بُزُق: فوجی رسالہ (ترکی لفظ)۔

○ بُـزَاق: تھوک، لعابِ دہن۔ بُـزَّاقَة: گھونگا، ناگ۔ مِبزَقَة جمع مَبَازِق: اُگالدان۔

بزل: ۱۔ بَزَلَ ـُ بَزْلاً و بَزَّلَ الشيءَ: چیز میں شگاف کرنا، سوراخ کرنا۔ تَبَزَّلَ و انبَزَلَ: سوراخ ہونا۔ ـــ الشرابَ: شراب صاف کرنا۔ تَبَزَّلَ و ابتَزَلَ الـخـمـر: شراب کے برتن میں سوراخ کرنا۔ اِستَبزَلَ الخمرَ: شراب کو صاف کرنا۔ البِزَال: برما، سوراخ کرنے کا اوزار۔ البُزَال: شراب کے مٹکے کا سوراخ۔ المِبزَل: برما، فلٹر، شراب صاف کرنے کا آلہ۔

۲۔ بَزَلَ ـُ بَزْلاً و بَزَّلَ الشيءَ: کو پھاڑنا۔ بَزَلَ ـُ بُزُولاً البعيرُ: اونٹ کا دانت نکلنا۔ ـــ نابُ البعير: اونٹ کے دانت (کچلیاں) کا نکلنا، اونٹ اور اونٹنی جس کا دانت نکلے۔ بَـازِل جمع بَوَازِل و بُزَّل و بُزُل۔ تَبَزَّلَ الشيءُ: پھٹنا۔ اِنبَزَلَ الجسدُ: جسم سے خون ٹپکنا۔ ـ السقاءُ: مشک کا ٹپکنا۔ اِستَبزَلَ الشيءَ: کو کھولنا۔ البَازِل: تازہ پھوٹا (نکلا) ہوا دانت۔

۳۔ بَزَلَ ـُ الأمرَ: کام کو کر گزرنا۔ ـــ و بَزَّلَ رايَهُ: نئی رائے دینا۔ البَازِل: تجربہ کار مرد۔ کہتے ہیں: رُمِيَ بِاشهب بازِلٍ: وہ سخت اور دشوار معاملہ میں الجھ گیا۔ البَزْلاء: عمدہ رائے (کہا جاتا ہے: امرأة بـزلاء الـرای: عمدہ رائے والی عورت۔ خِطَّة بَـزْلاء: صاف اور واضح طریق کار)۔ بڑی مصیبت۔ البَزَل: شدت۔

۴۔ البُزْل (ح): ایک قسم کا پہاڑی بکرا۔

○ بَزَلَ ـُ بَزْلاً ه: کو لمبائی کے رخ پھاڑنا، چیرنا، میں سوراخ کرنا، (کسی چیز خصوصاً لکڑی کے پیپے) میں چھید کرنا، (میں) سوراخ کرنا، (سے) مواد نکالنا، (مائع چیز) کو صاف کرنا، مقطر کرنا۔ بَزْل: سوراخ، چھید، مواد نکالنا۔ بُـزَل: (لکڑے کے پیپے) کا ڈاٹ۔ مِبزَل جمع مَبَازِل: ڈاٹ، ٹونٹی۔

○ بِزِلّة و بِزِلاّ: سبز مٹر۔

بزم: بَزَمَ ـِ بَزْمًا عليه: کو آگے کے دانتوں سے کاٹنا۔ ـ بالشيء: کو اٹھانا۔ ـ فلانًا ثوبَهُ: کے کپڑے لوٹ لینا۔ ـــ الناقةَ: اونٹنی کو انگوٹھے اور شہادت کی انگلی سے دوہنا۔ ـــ وَتَرَ القوس: کمان کو شہادت کی انگلی اور انگوٹھے سے کھینچ کر چھوڑنا۔ البَـزِيم: کھجور کی چھال یا پتہ جس سے ترکاری کا منہ باندھا جائے، ہانڈی کے پیندے میں گوشت کے سوا باقی ماندہ شوربا۔

○ ابزيم جمع اَبَازِيم: بکسوا، بکلس۔

○ بِزْمُوت: ایک قسم کی دھات، پھول کانسی۔

○ بِزَنطي: بازنطیی باشندہ یا طرزِ تعمیر by zantine۔

بزا: بَزَا ـُ بَزْوًا عليه: پر دراز دستی کرنا۔ ـــ ه و أَبزَاه و أَبزَى عليه: پر غالب آنا۔ بَزَا و بَزِي يَبْزَى بَزًا و أَبزَى اِبزَاءً: ابھرے ہوئے سینے اور دبی ہوئی کمر والا ہونا صفت: أَبـزَى مـونـث بَـزْوَاء۔ تَبَازَى: باز سے مشابہ ہونا۔ سرین ہلاتے ہوئے چلنا۔ البَزْو: مثل، نظیر۔ البَزِي: دودھ پیتا بچہ۔ کہا جاتا ہے: هو بَزِّيي: وہ میرا دودھ شریک بھائی ہے۔ البَزَاء: شیخی، ڈینگ۔ الباز و البازِي: باز (پرندہ)۔

○ باز جمع بُزَاة و بَوَازٍ و بِيزان: باز، شکرہ، شاہین۔

بس: ۱۔ بَسَّ ـُ بَسًّا الإبلَ: اونٹوں کو نرمی سے ہانکنا اور بس بس کہنا۔ اَبَسَّ الابلَ: اونٹوں کو نرمی سے ہانکنا اور بس بس کہنا۔ ـــ بالناقة: دوہنے کے لئے اونٹنی کو چکارنا۔ اِنبَسَّ: بہنا۔ بَس بِس و بُس بُس: بکریوں اور اونٹوں کو بلانے یا دھمکانے کا کلمہ۔ بَس۔ البَسُوس جمع بُسُس: وہ اونٹنی جو بغیر بس بس کہنے کے دودھ نہ دے۔

۲۔ بَسَّ ـُ القومَ عنه: لوگوں کو دھتکار دینا۔ اِنبَسَّ: ایک طرف ہٹنا۔ بَسّ: اسم فعل بمعنی بس۔

۳۔ بَسَّ ـُ المالَ في البلاد: مال کو ملک میں پھیلا دینا۔ ـ عقاربه: اپنی چغلخوریاں بھیج دینا۔

۴۔ بَسَّ ـُ السويقَ: ستو میں گھی یا تیل ملانا۔ البَسِيسَة: گھی یا زیتون میں ملا ہوا آٹا یا ستو۔ عام لوگ اسے مسیمہ کہتے ہیں۔

۵۔ البَسّ و البِس جمع بساس (ح): املا، کوشش۔ البَسِيس: تھوڑا سا کھانا۔ البَسُوس: جساس بن مرہ البکری کی خالہ جس کی وجہ سے بنی بکر و بنی تغلب کے درمیان وہ جنگ ہوئی جو حرب بسوس کے نام سے مشہور ہے۔ اور نحوست کے بارے میں ضرب المثل ہے۔ چنانچہ کہا جاتا: اشأم من البسوس: بسوس سے زیادہ منحوس۔

۶۔ بَسبَسَ بالغنم او الابل: بکریوں اور اونٹوں کو بس بس کہہ کر بلانا۔ ـــ به: کسی سے بس کہنا (یعنی اتنا ہی کافی ہے)۔ البَسبَس جمع بَسَابِس: بے آب و گیاہ زمین، بیابان۔ تُرَّهَاتُ البَسَابِس و التُرَّهَاتُ البَسَابِسُ: باطل اور جھوٹی باتیں۔

○ بَسَأَ ـَ بَسْأً: کے ساتھ دوستانہ برتاؤ کرنا، کا گہرا یا جگری دوست ہونا، سے بے تکلف مراسم ہونا۔

○ بسارابيا: Bessarabia۔

○ بَسبَاس و بَسبَاسَة: جوتری، جاوتری mace، سونف، سویا (fennel)۔ بَسبُوسَة: آٹا، پگھلے ہوئے مکھن، چینی اور تیل سے بنا ہوا سموسہ۔

○ بَستِيلية: کوز، چوسنے والی میٹھی ٹکیاں (خواہ دوا کے طور پر)۔

بست: ۱۔ البُستَان جمع بَسَاتِين: باغ۔ البُستَانِي: باغ والا، باغبان۔ ـــ من النبات: باغ میں لگائے ہوئے پودے (یعنی جنگلی پودے نہیں)۔

۲۔ بِسترِينَة: (مسیحیوں کے ہاں) سال نو پر پیش کئے جانے والے تحائف (اٹلی زبان کا لفظ)۔

○ بَستَنَة: باغبانی، فن باغبانی۔

○ بِستُون و بِستن جمع بَسَاتِن: پسٹن (piston)۔ بَستُونِي: (تاش میں) حکم۔

○ بَسخَة: ایسٹر، عید الفصح۔ حضرت مسیح علیہ السلام کے مصائب بیان کرنے کا ہفتہ۔

بسر: ۱۔ بَسَرَ ـُ بَسْرًا و بُسُورًا: ترش رو ہونا صفت: بَـاسِـر: اس لئے شیر کو بسور کہا جاتا ہے۔ اُبتُسِرَ لونُهُ: کا رنگ کا متغیر ہونا۔

۲۔ بَسَرَ ـُ بَسْرًا هُ: پر غالب آنا۔ ـــ و أَبسَرَ القرحةَ: زخم سے مواد نکال کر پٹی باندھنا۔

۳۔ بَسَرَهُ ـُ بَسْرًا: سے جلدی کرانا۔ ـــ النخلةَ: کھجور کے درخت میں قبل از وقت قلم لگانا۔ ـــ و تَبَسَّرَ و اِبتَسَرَ الحاجةَ: بے وقت حاجت طلب کرنا۔ أَبسَرَ النخلُ: درخت خرما میں کھجوروں کا گدرا جانا۔ ـــ النخلةَ: کھجور کے درخت میں قبل از وقت قلم لگانا۔ البُسر واحد بُسرَة جمع بِسَار: ادھ کچی کھجور، گدر کھجور۔

۴۔ بَسَرَهُ ـُ و أَبسَرَهُ النباتَ: کوتر گھاس چرانا۔ اِبتَسَرَ الشيءَ: کو تازہ لینا۔ البُسْر: ہر تازہ شئے۔

۵۔ اِبتَسَرَ بالامر: کام شروع کرنا۔

۲۔ البَسْر: ٹھنڈا پانی۔ کہا جاتا ہے: وجہٌ بَسْرٌ: ترش رو۔ الباسُور جمع بواسیر (طب): بواسیر کی بیماری۔ المَبْسُور: بواسیر کی بیماری میں مبتلا۔ المُبْسِرات: بارش کا پتہ دینے والی ہوائیں۔

○ بَسَرَ ۔ بُسُورًا: ناک بھوں چڑھانا، تیوری چڑھانا، غضب آلود نگاہوں سے گھورنا، چیں بجبیں ہونا، خفگی کی نگاہ سے دیکھنا، آنکھیں نیلی پیلی کرنا۔ بَسَرَ ۔ بَسْرًا و اِبْتَسَرَہ: کو وقت سے بہت پہلے شروع کرنا، پر قبل از وقت کارروائی کرنا، میں جلد بازی کرنا۔ بُسْر اسم جنس واحد بُسْرَة جمع بِسار: گدر کھجوریں۔

بسط: ۱۔ بَسُطَ ۔ بُسْطًا الرجلَ: کو خوش کرنا۔ بَسُطَ ۔ بَساطَةً: بسیط ہونا، دراز ہونا، پر مزاح ہونا۔ باسَطَہ: سے خوش روئی و خندہ پیشانی سے بات کرنا۔ تَبَسَّطَ: گھومنا، سیر و تفریح کرنا۔ انبسط: پھیلنا، خوش ہونا، گھومنا، سیر و تفریح کرنا۔ البَسِیط جمع بُسَطاء: پر مذاق۔ بسیطُ الوجہ: کشادہ رو، ہنس مکھ۔

۲۔ بَسَطَ ۔ بَسْطًا الرجلَ: کا دل بڑھانا۔ تَبَسَّطَ و انبسط: جرأت کرنا، بے تکلف ہونا۔

۳۔ بَسَطَ ۔ بَسْطًا فلانًا علیہ: کو پر فضیلت دینا۔ ـ العذرَ: عذر ظاہر کرنا یا قبول کرنا۔

۴۔ بَسَطَ ۔ بَسْطًا الیدَ: ہاتھ پھیلانا۔ ـ السیفَ: تلوار سونتنا۔ ـ المکانُ القومَ: جگہ کا لوگوں کا اپنے اندر سمانا۔ تَبَسَّطَ و اِنْبَسَطَ: پھیلنا، دراز ہونا۔ ـ و بَسَّطَ الثوبَ: کپڑا پھیلانا۔ یدٌ بَسْطٌ و بُسُطٌ: کھلا ہوا ہاتھ۔ البَسِیط جمع بُسَطاء: وسیع و عریض زمین، پھیلا ہوا، دراز، کھلا۔ (بسیطُ الیَدَین: سخی، فیاض۔ بسیطُ القلب: سادہ لوح) سطح جیسے: بسیط اُسْطُوانی: بیلن کی سطح۔ البَساط: چوڑی زمین، کشادہ زمین۔ البِساط جمع بُسُط: بچھونا، فرش۔ الباسِط: اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنہ میں سے ایک، بمعنی رزق میں کشادگی کرنے والا۔ الباسِطة: دور کی مسافت۔ البَسِیطة: زمین، سطح زمین۔ البَسْطة: وسعت۔ کہا جاتا ہے: زادَ بسطةً فی العلمِ و الجسمِ: وہ علم کی وسعت اور جسم کی طوالت اور کمال میں بڑھ گیا۔ بَسْطَةُ العیش: زندگی کی فراخی۔

۵۔ بَسَطَ ۔ بَسْطًا العملیات الجبریة من ضرب و جمع و غیرھا: ضرب جمع وغیرہ کے جبری عمل کو مکمل کرنا اور اس کی مقداریں مختصر کرنا۔ البسیط: مفرد (غیر مرکب)، شعر کی ایک بحر جس کا وزن: مُسْتَفْعِلُنْ فَاعِلُنْ مُسْتَفْعِلُنْ فَعِلُنْ ہے۔

۶۔ البَسْطُرْمَا: وہ گوشت جو لمبے لمبے ٹکڑوں میں کاٹ کر سکھایا گیا ہو (ترکی لفظ)۔

○ بَسَطَ ۔ بَسْطًا ہ: کو پھیلانا، ہموار کرنا، چپٹا کرنا، بڑھانا، لمبا کرنا، بڑا کرنا، وسیع کرنا، کھولنا، عطا کرنا، پیش کرنا۔ ـ ہ ل/علی: کی سے وضاحت کرنا، کو سے بیان کرنا، کو کی خدمت میں پیش کرنا۔ ـ ہ: کو کوڑے مارنا۔ بیت لگانا، کو خوش کرنا، محظوظ کرنا۔ بسط ذراعیہ: اپنے بازو پھیلانا۔ بَسَطَ یَدَا المُسَاعَدَةِ لِ: کی طرف مدد کا ہاتھ بڑھانا۔ بَسَطَ المائدۃَ: دستر خوان لگانا، میز پر کھانا لگانا۔ بَسُطَ ۔ بَساطَةً: سادہ ہونا، مخلص ہونا، مہربان ہونا، صاف دل ہونا، راستباز ہونا، ایماندار ہونا، صاف باطن ہونا، صاف گو ہونا۔ بَسَّطَ ہ: کو پھیلانا، لمبا کرنا، بڑا کرنا، وسیع کرنا، ہموار کرنا، چپٹا کرنا، کو سادہ کرنا، آسان بنا دینا۔ بَاسَطَ: واضح کرنا، بیان کرنا، پیش کرنا یا تفصیل سے سمجھانا۔ ـ ہ ب: کے ساتھ کے بارے میں یا میں مخلص ہونا، سے کا صاف صاف اعتراف کرنا۔ تَبَسَّطَ: پھیلنا، کھلا ہونا، لمبا ہونا، بڑا ہونا، وسیع ہونا۔ ـ فی: کے بارے میں تفصیل سے بات کرنا، کو بڑا کرنا، (کسی موضوع) کو تفصیل سے پیش کرنا، (کسی موضوع) پر مکمل شرح سے کچھ کہنا، لکھنا یا اسے پیش کرنا۔ تَبَسَّطَ: دوستانہ یا با مروت ہونا، بے تکلفی سے باتیں کرنے والا ہونا، ملنسار ہونا، یار باش ہونا، بے تکلفانہ سلیقہ برتنا، مکمل آرام سے ہونا۔ تَبَسَّطَ فی الحدیث: آزادانہ گفتگو کرنا، کسی تکلف کے بغیر بات کرنا۔ اِنْبَسَطَ: پھیلنا، لمبا ہونا، بڑا ہونا، وسیع ہونا، خوش ہونا، خوش ہو جانا، مسرور ہونا۔ بَسْط: وسعت، پھیلاؤ، کھلا ہونا، پیش کش، توسیع بیان، توضیح، تشریح، خوش ہونا، حظ، لطف، مزاء، تفریح، کھیل، کسر میں خط کے اوپر کا عدد۔ بسط الید: لالچ، حرص، طمع۔ بَسْطَة: وسعت، پھیلاؤ، توسیع، پہاڑی وسیع علاقہ، لمبائی، حد، حجم، ضخامت، جسامت، مہارت، قابلیت، اہلیت، ضرورت سے زیادہ، کثرت، افراط، فراوانی بہتات۔ جمع بسطات: بیان، تشریح، پیش کش (جمع بساط) (سیڑھی کی) منزل (landing)، چبوترا، شہ نشین، سٹیج، منبر، پلیٹ فارم۔ بِساط جمع بِساطات۔ أَبْسِطَة و بُسُط: قالین، غالیچہ، نمدہ، موٹا کمبل۔ بِساطُ الرَّحْمَةِ: کفن۔ طَرَحَ (وَضَعَ) مسألةً علی بساطِ البحث (علی بساط المناقشة): زیر بحث مسئلہ کو بحث کے لئے اٹھانا، مسئلہ کو بحث کے لئے پیش کرنا۔ طوی البساط بما فیہ: معاملہ ختم کرنا، معاملہ کو ہمیشہ کے لئے طے کرنا۔ بَسِیط جمع بُسَطاء: سادہ، صاف، واضح، غیر پیچیدہ، تھوڑا، سیدھا سادھا، معمولی، نا قابل لحاظ، نا قابل غور، خفیف، ادنیٰ، چھوٹا، سطحی، ادنی سا، ذرا سا، ایک شعری بحر کا نام جمع بُسَطاء: سادہ روحیں، سیدھے سادھے لوگ، صاف گو لوگ۔ بَسِیطُ الیدین جمع بُسُطُ الیدین: سخی، فیاض۔ البسیطة: زمین، دنیا۔ بَسائط: عناصر، سادہ علاج، طبی پودے، بنیادی حقائق۔ بَساطة: سادگی، ہمواری، یکسانیت، وضاحت، سچائی۔ اُبْسُوطة جمع أَباسِیط: پہیے کا بیرونی حلقہ، رم rim۔ اَبْسَط: زیادہ سادہ، زیادہ چوڑا، زیادہ لمبا چوڑا، یا کشادہ یا فراخ، یا بڑے رقبہ کا یا زیادہ پھیلا ہوا۔ انبساط (واحد انبساطة): کشادگی، فراخی، پھیلاؤ، وسعت، وسیع رقبہ، خوشی، سرور، چہل، دل لگی، خوش طبعی، شگفتہ مزاجی شادمانی، خوش مزاجی، زندہ دلی۔ عَضَلَة باسِطة: جسم کے کسی حصہ کو پھیلانے یا سیدھا کرنے میں ممد پٹھا۔ مَبْسُوط: پھیلا ہوا، توسیع دیا ہوا، لمبا چوڑا، کشادہ، فراخ، دور تک پھیلا ہوا، بڑا، کافی بڑا، مفصل، خوش، اچھی صحت والا، خوش حال، آسودہ حال۔ مُنْبَسِط: پھیلا ہوا، خوش، شاداں، مسرور، ہموار سطح۔

○ البسفور: باسفورس (جزیرہ)

بسق: ۱۔ بَسَقَ ۔ بَسْقًا: بمعنی بصق (تھوکنا)۔

۲۔ بَسَقَ ۔ بُسُوقًا النخلُ: کھجور کے درخت کا لمبے تنے اور لمبی ٹہنیوں والا ہونا صفت: باسِق۔ ـ اصحابَهُ و علی اصحابه: اپنے ساتھیوں پر فضیلت میں برتر ہونا۔ بَسَّقَهُ: کو لمبا کرنا۔ تَبَسَّقَ: لمبا ہونا۔

۳۔ الباسِقة جمع بَواسِق: مصیبت، صاف رنگ کا سفید بادل۔ بَواسِقُ السحاب: پہلے آنے والے بادل۔

○ بَسَقَ ۔ بُسُوقًا: اونچا ہونا، بلند ہونا، لمبا ہونا، سر بفلک ہونا۔ ـ ہ/علی: پر فائق ہونا، سے بڑھ جانا، سبقت لیجانا، بازی لیجانا، پر شرف، فضیلت یا فوقیت رکھنا۔ باسِق: بلند، اونچا، سر بفلک۔ مُبْسِق:

بلند، اونچا، سربفلک۔

○ بِسْكِلِيت: بائی سائیکل (فرانسیسی لفظ)۔

○ بِسْكُوت: بسکٹ (اٹلی زبان کا لفظ)۔

○ بِسْكَوِيت: بسکٹ۔

بسك: ا- البِسكوتي: خشک روٹی، فوجی اور ملاحوں کے لئے بسکٹ۔

۲- البِسِيكُولُوجيا: نفسیات Psychology۔ علم نفس یا علم فلسفہ عقلیہ (یونانی لفظ)۔ السيكولوجيا: بمعنی بالا۔

بسل: ا- بَسَلَ ـُ بُسُولا الرجلُ: غصہ یا بہادری سے تیوری چڑھانا صفت بَسْل و بَسِيل۔ بَسُلَ ـُ بَسَالاً و بَسَالةً: بہادر ہونا صفت بَسُول و بَاسِل جمع بُسَّل و بُسَلاء و بُسْل بَسَّل و اِبْتَسَلَ نفسَهُ للموت: اپنے آپ کو موت کے لئے پیش کرنا، تیار کرنا۔ أَبْسَلَ نفسَه للموت: اپنے آپ کو موت کے لئے تیار کرنا۔ ـــــ ہ: کو ہلاکت کے سپرد کرنا۔ ـــ ہ لكذا: کو کے لئے پیش کرنا۔ بَاسَلَ ہُ: پر لڑائی میں حملہ کرنا۔ تَبَسَّلَ: غصہ یا بہادری سے تیوری چڑھانا، ترش رو ہونا۔ إِسْتَبْسَلَ: مرنے یا مارنے کے لئے لڑائی میں گھس جانا۔ البَسَالة: شجاعت، بہادری۔ البَاسِل جمع بَوَاسِل: شیر۔ کہا جاتا ہے: يومٌ باسِل و غضبٌ باسِلٌ: سخت دن اور سخت غصہ۔

۲- بَسَلَ ـُ بُسُولا النبيذُ: نبیذ کا تیز ہو جانا۔ البُسْل: تختی۔ البَسِيل: برتن میں باقی رہ جانے والی نبیذ۔

۳- بَسَلَ ـُ بُسُولاً اللحمُ: گوشت کا بدبودار ہو جانا۔

۴- بَسَلَهُ ـُ بَسْلاً: کو ملامت کرنا۔

۵- بَسَلَهُ ـُ بَسْلاً عن حاجته: کو اس کی حاجت سے منع کرنا، روکنا، کو حلال ٹھہرانا، جائز قرار دینا (ضد) اَبْسَلَ اللّٰهُ الشيءَ: اللہ تعالیٰ کا کسی چیز کو حرام قرار دینا۔ البَسْل: حلال۔ حرام (ضد)۔ (اس میں واحد، جمع مذکر و مونث یکساں ہیں)۔ کہا جاتا ہے: هذا بَسْلٌ عليك: یہ تم پر حرام ہے۔ کہا جاتا ہے: بَسْلاً لَهُ: اس کے لئے خرابی ہو۔ البَسِيل: حرام۔

۶- بَسَّلَهُ: کو متنفر کرنا۔ البَسِيل: بدشکل۔ البَسَالة: کراہت، نفرت۔

۷- اَبْسَلَ ہُ: کو رہن رکھنا۔

۸- البِسِلّی (ن): ایک قسم کی بوٹی۔

○ بَسُلَ ـُ بَسَالةً: نڈر ہونا، بہادر ہونا، بے خوف ہونا، دلیر ہونا۔ تَبَجَّلَ: تیز تیز نظروں سے دیکھنا، قہر آلود نگاہیں ڈالنا، گھورنا، کڑے تیوروں سے دیکھنا۔ إِسْتَبْسَلَ: بے احتیاط ہونا، عاقبت نااندیش ہونا، لاپرواہ ہونا، موت کو للکارنا، موت کو خاطر میں نہ لانا۔ بَسَالة: جرأت، بے خوفی، دلیری۔ استبسال: موت کو دعوت۔ بَاسِل جمع بُسَلاء و بَوَاسِل: بہادر، نڈر، دلیر۔ مُسْتَبْسِل: موت کو دعوت دینے والا، موت کو للکارنے والا۔

○ بِسِلَة: مٹر۔

بسم: ا- بَسَمَ ـِ بَسْمًا و تَبَسَّمَ و اِبْتَسَمَ: مسکرانا۔ صفت: بَاسِم و مُتَبَسِّم۔ المَبْسِم جمع مَبَاسِم: دانت، منہ۔ البَسَّام و المِبسام: بہت مسکرانے والا۔

۲- بَسْمَلَ: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کہنا۔ البَسْمَلَة (عند النصاری): بسم الآب والابن وروح القدس: باپ بیٹے اور روح القدس کے نام کے ساتھ عند المسلمین: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم: اللہ تعالیٰ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔

○ مَبْسِم جمع مَبَاسِم: منہ، دہن، مکھ، دہانہ، مہنال (سگار یا سگریٹ) ہولڈر۔

○ بَسَمَ ـِ بَسْمًا و تَبَسَّمَ و اِبْتَسَمَ: مسکرانا۔ بَسْمة جمع بَسَمات: مسکراہٹ۔ بَسَّام: مسکرانے والا۔ ابتسام و ابتسامه جمع ابتسامات: مسکراہٹ۔

بسن: أَبْسَنَ: خوش ہیئت و خوش شکل و خوش وضع ہونا۔

○ بُسَيْنَة: بلی کے بچے کا پیار کا نام۔

○ بَسِيكُولُوجِي: نفسیاتی۔

بش: ا- بَشَّ ـَ بَشًّا و بَشَاشَةً: ہنس مکھ ہونا، خندہ پیشانی ہونا۔ ـــ للشيءِ: کو دیکھ کر فرحاں و شاداں ہونا۔ ـــ بالصديق: دوست کو دیکھ کر خوش ہونا صفت: بَشّ و بَاش و بَشُوش و بَشَّاش۔ أَبَشَّتِ الارضُ: نباتات کا کسی زمین میں شاخ در شاخ اور گنجان ہونا، آپس میں گتھ جانا۔

۲- بَشْبَشَ الرجلُ: خوشی و مسرت کا اظہار کرنا۔ تَبَشْبَشَ بہ: سے خندہ پیشانی سے ملنا۔

○ بَشَّ ـَ بَشًّا و بَشَاشَةً: دوستانہ خوشگوار اور خوش انداز کا مظاہرہ کرنا، مسکرانا۔ ـــ ل: سے دوستی کا برتاؤ کرنا، کو دیکھ کر متبسم ہونا۔ بَشُوش و بَشَّاش: متبسم، مسکرانے والا، دوستانہ، خوش باش، شادمان۔ بَشَاشة: مسکراہٹ، خوش انداز۔ بَاشّ:

مسکرانے والا، مسکراتا ہوا، دوستانہ، مہربان۔

بشت: البُشْتُخْتَة: صندوقچہ (ترکی لفظ)۔

○ بُشْت: عباء، ایک قسم کا لبادہ یا چوغہ۔

○ بُشْتَة: مصری کسانوں کا اونی لبادہ۔

بشر: ا- بَشَرَ ـُ بَشْرًا الجلدَ: کھال چھیلنا۔ ـــ الشاربَ: مونچھ مونڈ کر کھال ظاہر کرنا۔ ـــ الجرادُ الارضَ: ٹڈی کا زمین کی ساری روئیدگی کو چٹ کر جانا۔ أَبْشَرَ الشيءَ: کو چھیلنا۔ البَشَرَة جمع بَشَر: کھال کا اوپر کا رخ۔ البُشَارَة: اترا ہوا چھڑہ۔ المِبْشَرَة: چھیلنے کا آلہ، عام لوگ اسے مبورشہ کہتے ہیں۔

۲- بَشَرَ ـُ بَشْرًا الأمرَ: کام پر توجہ دینا، کام سنبھالنا، کام کو ہاتھ میں لینا۔ بَاشَرَ الأمرَ: کو خود سنبھالنا۔

۳- بَشِرَ ـَ و بَشَرَ ـُ و أَبْشَرَ و إِسْتَبْشَرَ بہ: سے خوش ہونا۔ کہا جاتا ہے: بَشَرَنِي بوجهٍ حَسَنٍ: مجھ سے خندہ پیشانی سے ملا۔ بَشَّرَہُ: کو خوش کرنا، خوش خبری سنانا۔ أَبْشَرَ فلاناً: کو خوش خبری سنانا۔ ـــ الامرُ وجهَهُ: کام کا چہرے کو حسین اور پُر رونق بنا دینا۔ بَاشَرَہُ النعيمُ: پر نعمتوں کا ٹوٹ پڑنا اور امنڈ آنا۔ تَبَاشَروا بالأمر: ایک دوسرے کو کسی امر کی خوش خبری دینا۔ البِشْر: خندہ پیشانی، کشادہ روئی۔ البشير جمع بُشَراء: خوشخبری دینے والا۔ البُشْرَى جمع بُشْرَيات او البِشَارة جمع بِشَارات و بَشَائر: خوش خبری۔ بشارة الانجيل: بیان کا اضافہ ہے کیونکہ یونانی میں انجیل کا معنی ہی بشارت ہے۔ البَشَارَة جمع بشائر: حسن و جمال۔ کہا جاتا ہے: بشائرُ الوجه: چہرے کے سنگار کا سامان غازہ (گلگونہ)۔ بشائر الصبح: آغاز صبح۔ البُشَارَة: خوش خبری دینے والے کو دیا جانے والا عطیہ۔ التباشير: خوش خبری، ہر شئے کی ابتداء۔ تباشير الصبح: صبح کی پہلی جھلک۔

۴- أَبْشَرَتِ الارضُ: زمین کا اگانا۔ البَشَرَة جمع بَشَر: گھاس پات، سبزی ترکاری، جڑی بوٹیاں۔

۵- بَاشَرَ المرأةَ: عورت سے مباشرت کرنا۔

۶- البَشَر: انسان (مذکر، مونث واحد جمع) ابو البشر: آدم علیہ السلام کی کنیت۔ ابن البشر: حضرت مسیح علیہ السلام کا لقب (نصاریٰ کے ہاں)۔

○ بَشِرَ ـَ و بَشَرَ ـُ ب: پر خوش ہونا، محظوظ ہونا، مسرور ہونا۔ بَشَّرَہ ب: کو کی خوشخبری دینا۔ ـــ ب: کو پھیلانا، کی اشاعت کرنا، کی تلقین کرنا، نصیحت کرنا، پر وعظ کہنا، کو ذہن نشین کرنا، کی دعوت دینا، تبلیغ

کرنا۔ بَشَرَ نفسه ب: اس خوش امیدی میں مشغول ہونا کہ، جائز یا روا رکھنا کہ۔ أَبْشَرَ: خوش خبری پر خوش ہونا۔ اِسْتَبْشَرَ ب: پر خوش ہونا، مسرور ہونا، محظوظ ہونا، کو خوش آمدید کہنا، کو اچھا شگون خیال کرنا۔ اِسْتَبْشَرَ به خیراً: کو مبارک و مسعود سمجھنا۔ بِشْر: فرحت، خوشی، مسرت، شادمانی، طرب، سرور، انبساط، باعث انبساط، مایۂ شادمانی۔ بُشْر: خوش خبری۔ بُشْرىٰ: خوشخبری، نوید مسرت، مژدہ بشارة جمع بشارات و بشائر: خوش خبری، نوید مسرت، شہرت، اعلان، پیشین گوئی، مسلک، عقیدہ ایمان، شریعت عیسیٰ علیہ السلام۔ بَشائر: اچھی فالیں، اچھے شگون، مبارک و مسعود شگون یا اشارے۔ عید البشارة: بشارت، تبشیر، حضرت مریم کا تہوار۔ بَشیر جمع بُشَراء: خوش خبری یا نوید مسرت لانے والا، پیغامبر، منادی، آمد آمد کی خبر دینے والا، نقیب، پیش خیمہ، پیش رو، مستقبل کی نشاندہی کرنے والی چیز، انجیل نویس، انجیل آموز۔ تبشیر: خوشخبری یا نوید مسرت کا اعلان، انجیل کی تلقین یا دعوت، تبلیغ انجیل، تبلیغی سرگرمی۔ تبشیری: تبلیغی، تبلیغی ادارے کا۔ تَباشیر: آنے والے واقعہ کی طرف اشارے، پیش خیمے، پیش بینی، پیشگی خبر دینے والی علامات، شگون، پہلی علامات، نقباء، پیش رو، پیام رساں، آغاز، شروعات۔ تباشیر الفجر: فجر کی پہلی جھلک، نور کے تڑکے کی پہلی ٹمٹماہٹیں یا جھلکیں۔ مُبَشِّر جمع مُبَشِّرون: اعلان کنندہ، پیام رساں (نوید مسرت کا)، انجیل نویس، مبلغ، واعظ، تبلیغی جماعت کا فرد۔ مُسْتَبْشِر: خوش، شادمان، شاد۔

۲۔ بَشَرَ - بَشْراً ہ: کو چھیلنا، کا چھلکا اتارنا، کو مقشر کرنا، کی کھال کھینچنا، کو مونڈنا، کھرچنا، رگڑ کر صاف کرنا، رگڑنا، گھسنا، کو کدوکش پر چھیلنا، پرزے پرزے کرنا، کی دھجیاں اڑانا۔ باشَرَ ہ: کو چھونا، کے ساتھ براہ راست رابطہ میں ہونا۔ ــــ ہ: کے ساتھ جنسی راہ و رسم رکھنا، سے مباشرت کرنا، جماع کرنا۔ ــــ ہ/ب: پر توجہ دینا، پر محنت کرنا، کی دھن میں لگے رہنا، پر کامل توجہ کرنا، کو ہاتھ میں لینا، کو کرتے رہنا، میں لگے رہنا، کو حاصل کرنے کے لئے جدوجہد کرنا، کو بجا لانا۔ بَشَر: انسان، لوگ، نوع انسانی، نسلِ انسانی، سب انسان۔ بَشَرِی: انسانی، جلدی، کھال کا۔ طبیب بشری: امراضِ جلد کا طبیب، ساخت جلد کا ماہر۔ بَشَرة: بیرونی جلد، اوپری جلد یا کھال، جلد کا اوپر کا پرت، چھال، پوست، چمڑا، بالائی جلد، جلد، کھال، چہرہ، رنگ روپ، صورت، جسم یا چہرے کا رنگ۔ بَشَرِيَة: نوع انسانی، نسل انسانی۔ مِبْشَرة جمع مَباشِر: کھرچنے یا چھیلنے کا اوزار، کدوکش۔ مُباشَرة: مشغلہ، کسی چیز کے حصول کی کوشش، عملی کام، براہِ راست طبیعی سبب، علت یا باعث۔ مُباشَرَةً: فوراً، بلا تاخیر، براہِ راست، فی الفور۔ مَبْشور: جُبْنَةٌ مَبْشورَةٌ: ٹکڑے ٹکڑے کیا ہوا پنیر۔ مُباشِر جمع مُباشِرون: براہِ راست، فوری، پریکٹیشنر Practioner، درپے ہونے والا، مشین چلانے والا، منتظم، ناظم، کارندہ، کارکن، کارپرداز، کرتا دھرتا، صاحب عدالت، دربان عدالت، شاف سارجنٹ staff sargeant۔ غیرُ مُباشِر: بتوسط، بہ واسطہ، ضمنی، ذیلی، بالواسطہ۔ اصاباتٌ مُباشرة: براہ راست ضربیں۔

بَشْرُوس: لال لم ڈھینگ flamingo۔

بشع: ۱۔ بَشِعَ - بَشَعاً و بَشاعَةً الشيءُ والمرءُ: چیز کا بدمزہ اور مرد کا بدشکل ہونا۔ تَبَشَّعَ: چیز کا بدمزہ اور مرد کا بدشکل ہونا، بدمزگی ظاہر کرنا۔ اِسْتَبْشَعَ ہ: کو بے مزہ یا بدشکل پانا یا سمجھنا۔

۲۔ بَشِعَ - فلانٌ بالامر: سے ضیق و تنگی میں ہونا۔ بَشِع و بشيع: بدمزہ (چیز) بدشکل آدمی۔

بَشُعَ - بَشاعَةً: بدشکل ہونا، قابل نفرت ہونا۔ بَشَّعَ ہ: کو بدشکل کرنا، کی شکل بگاڑنا، کی صورت بگاڑنا، کو توڑ مروڑ کر بیان کرنا، کی تحقیر کرنا، کو گھٹا کر دکھانا، کی برائیاں کرنا۔ اِسْتَبْشَعَ ہ: کو بدشکل سمجھنا، کو بدشکل یا سخت ناپسند پانا۔ بَشِع و بَشيع: بدشکل، بدصورت، خراب، ناپسندیدہ، ناگوار، نفرت انگیز، مکروہ، سخت ناپسند، ناخوش گوار۔ بُشاعَة: بدصورتی، بھونڈاپن۔ أَبْشَع: کہ زیادہ بدصورت، گھناؤنا، مکروہ، تنفر آفریں یا سرد مہری کا یا بے رخی کا۔

بشق: بَشَقَ - و بَشِقَ - بَشْقاً ہ بالعصاء: کو لاٹھی سے مارنا۔ الباشَق جمع بَواشِق (ح): ایک چھوٹا شکاری پرندہ۔

بشك: بَشَكَ - بَشْكاً: جلدی کرنا۔ ــــ الثوبَ: کپڑے میں دور دور ٹانکے لگانا۔ ــــ في عمله: کام بگاڑنا۔ ــــ الخبرَ: خبر گھڑنا۔ اِبْتَشَكَ: جھوٹ بولنا۔ ــــ الكلامَ: بات گھڑ لینا۔ البَشّاك: بڑا جھوٹا۔

اِبْتَشَكَ: جھوٹ بولنا، حیلہ بہانہ کرنا، ہیر پھیر کرنا، ٹال مٹول کرنا، مطلب کی بات اڑا جانا، پہلو دار باتیں کرنا۔ بَشّاك: جھوٹا۔ ابتشاك: جھوٹ، دھوکا، فریب، دغا۔

بَشْكُور جمع بَشاكير: آگ کریدنی۔

بَشْكير جمع بَشاكِير: تولیہ، صافی۔

بَشْلَة جمع بشلات: جرثومہ جمع جراثیم۔

بشم: بَشِمَ - بَشَماً من الشيء: سے اکتا جانا صفت: بَشِم۔ ــــ من الطعام: کھانے سے بدہضمی ہونا۔ أَبْشَمَهُ الطعامُ: خوراک کا کسی میں بدہضمی پیدا کرنا۔ البَشام واحد بَشامَة (ن): ایک خوشبودار درخت جس کی لکڑی سے خلال بنایا جاتا ہے اور پتوں سے بال کالے کئے جاتے ہیں، دوا فروش اسے حبِ البلسان کہتے ہیں۔

بَشِمَ - بَشَماً من: سے گھن آنا، جی متلانا، تنفر ہونا، اکتا جانا۔ أَبْشَمَ ہ: کا جی متلانا، کو بیزار کرنا، بیزار کرنا، میں نفرت پیدا کرنا۔ بَشَم: پرخوری، جی بھرا ہونا، بہت زیادہ شکم سیری، نفرت، تنفر، کراہت۔

بَشْمار: زری وغیرہ کا کام، گوٹ، لیس، فیتہ، کناری وغیرہ۔ بَشامِري: زری کا کام کرنے والا، گوٹ، لیس، فیتہ، کنارا، وغیرہ بنانے والا۔

بَشْمَق: سلیپر (فقہاء اور عورتوں کے)

بَشْنَة: باجرہ، کنگنی، کاکن، سانواں، جوار۔

بَشْنَس: قدیم مصری تقویم کا نواں مہینہ۔

بَشْنُوقة جمع بَشانِيق: رومال جو ٹھوڑی کے نیچے باندھا جاتا ہے۔

بَشْنين: کنول۔

بصّ: ۱۔ بَصَّ - بَصيصاً و بَصّاً: چمکنا، جگمگانا۔ بَصَّصَ الجروُ: پلے کا آنکھیں کھولنا۔ ــــ ت الارضُ: زمین کی پہلی روئیدگی اگنا۔ ــــ الشجرةُ: درخت کی کونپل نکلنا۔ البَصيص: چمک دمک۔ البَصّاصة: آنکھ۔

۲۔ بَصَّ - بَصيصاً و بَصّاً الماءُ: پانی کا رسنا۔ ــــ لي بيَسير: اس نے مجھے تھوڑا دیا۔

۳۔ بَصْبَصَ بَصْبَصَةً: بمعنی بَصَّصَ۔ ــــ فلانٌ: چاپلوسی کرنا۔ ــــ الكلبُ: کتے کا دم ہلانا۔ تَبَصْبَصَ الكلبُ: کتے کا دم ہلانا۔

بَصَّ - بَصّاً و بَصيصاً: چمکنا، دمکنا، دیکھنا۔ بَصَّة: انگارے۔ بصيص: چمک، دمک، جھلک، (امید کی) کرن، چمک دار، تابندہ، درخشاں۔ بَصّاص: چمک دار تابندہ، درخشاں، جاسوس، سراغ رساں۔

بَصْبَص بَصْبَصَةً بذَنَبِه: دم ہلانا، کسی کو پیار بھری

نظروں سے دیکھنا، محبت بھری نظروں سے دیکھنا۔

بصر ۱۔ بَصُرَ ـ وَ بَصِرَ ـ بَصَرًا وَ بَصَارَةً: کو دیکھنا۔ بَصَّرَ الجرو: پلے کا آنکھیں کھولنا۔ أَبْصَرَهُ: کو دیکھنا، کو بینا کرنا۔ بَاصَرَ الشيءَ: کو دور سے جھانک کر دیکھنا۔ تَبَصَّرَ الشيءَ: کی طرف بغور دیکھنا۔ — في الشيء: میں سوچ بچار کرنا، غور کرنا۔ تَبَاصَرُوا: کسی چیز کو پہلے دیکھنے میں مقابلہ کرنا، ایک دوسرے کو دیکھنا۔ اِسْتَبْصَرَ الأمرَ: کو اچھی طرح دیکھنا۔ — فيه: پر سوچ بچار کرنا، غوروخوض کرنا۔ البَصَر جمع أَبْصَار: قوت بصارت، آنکھ۔ (کہا جاتا ہے: أَتَيْتُهُ بين سمعِ الارض و بصرها: میں اس سے ایسے تنہا مقام پر ملا کہ صرف زمین ہی میری بات سنتی اور مجھ کو دیکھتی تھی)۔ البَاصِرَة جمع بَوَاصِر: آنکھ۔ کہتے ہیں: خير العشاء بواصِرُهُ: بہتر کھانا وہ ہے جو تاریکی سے پہلے کھایا جائے۔ المُبْصِر: نگہبان۔ کہا جاتا ہے: رَتَّبتُ على بستاني مُبْصِرًا: میں نے اپنے باغ کے لئے ایک نگہبان مقرر کیا۔

۲۔ بَصُرَ ـ وَ بَصِرَ ـ بَصَرًا وَ بَصَارَةً و به: کسی چیز کو جاننا۔ بَصَّرَهُ الأمرَ: کو کوئی بات بتانا۔ — له: کو اس کی قسمت بتانا۔ البَصَر جمع أَبْصَار: علم۔ عِلْمُ البَصَرِيات (ف): نور کے قوانین، بصریات، علم بصارت۔ البَصِيرَة جمع بَصَائِر: عقل، زیرکی، عبرت۔ المُبَصِّر: قسمت دیکھنے والا۔ البَصَّارَة: قسمت دیکھنے والا۔ التَّبْصِير: قسمت دیکھنا۔

۳۔ بَصَرَ ـ بَصْرًا الشيءَ: کو کاٹنا۔

۴۔ أَبْصَرَ الطريقُ: راستہ کا ظاہر و واضح ہونا۔ اِسْتَبْصَرَ الأمرُ: ظاہر و آشکارا ہونا۔ — الامرَ: کو ظاہر و آشکارا کرنا۔ البَصِيرَة جمع بَصَائِر: حجت، شاہد۔ کہا جاتا ہے: جوارحه بصيرة عليه: اس کے اعضاء اس کے خلاف گواہ ہیں۔ فراسةٌ ذات بصيرة: سچی فراست۔ المَبْصَر و المَبْصَرة: واضح اور کھلی دلیل۔

۵۔ أَبْصَرَ الرجُلُ: آدمی کا بصرہ میں آنا۔ بَصَّرَ: بصرہ میں آنا۔ البَصْرَة: نہر فرات اور دجلہ کے دوآبے کے مغربی کنارہ پر ایک شہر کا نام ہے۔ البصرتان: کوفہ و بصرہ۔ — جمع بِصار (ط ا): سخت و کرخت زمین، پتھری دار اور لیس دار زمین۔

○ بَصُرَ ـ وَ بَصِرَ ـ بَصَرًا: دیکھنا۔ — ب: کا ادراک کرنا، کو سمجھنا۔ بَصَّرَهُ ه/ب: کو کوئی چیز دکھانا، سمجھانا، حاصل کروانا، کو سے آگاہ کرنا، کو پر یا کے بارے میں روشن خیالی عطا کرنا، کو کے بارے میں مطلع کرنا، کو کی اطلاع دینا۔ أَبْصَرَ ه/ه: کو دیکھنا، سمجھنا، کو دور سے دیکھ کر اندازہ لگانا، کو بصارت یا بصیرت سے صاف صاف دیکھ لینا، بھانپ لینا، پہچان لینا، دیکھ لینا، پہچان لینا۔ — في: کو بغور سوچنا۔ — ب: پر غور و فکر کرنا۔ تَبَصَّرَ ه: کی طرف دیکھنا، کو بغور دیکھنا، ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا۔ — في: پر غور کرنا، غور و فکر کرنا۔ اِسْتَبْصَرَ: مرئی ادراک کی حس یا صلاحیت کا حامل ہونا، دیکھنے کی قابلیت رکھنا، سمجھ کی ودیعت والا، معقول ہونا، عاقل ہونا، ذہین ہونا سمجھ دار ہونا۔ — في: پر غوروخوض کرنا، پر غور کرنا۔ بَصَر جمع أَبْصَار: تصور، فراست، دور اندیشی، نظر، بصارت، سرسری نظر، اچٹتی ہوئی نظر، دقت نظر، بصیرت، ادراک، شناخت، فہم، نکتہ رسی۔ قَصِيرُ البَصَر: جس کی دور کی نظر کمزور ہو۔ لمح البصر: سرسری نظر، اچٹتی ہوئی نظر۔ في لمح البصر، كلمح البصر، دون لمح البصر، في اقل من لمح البصر: پلک جھپکنے میں، ایک لمحہ میں، چشم زدن میں، فی الفور۔ على مدى البصر: نظروں میں، جسے دیکھا جا سکے۔ له بصرٌ ب: وہ اس سے واقف ہے۔ بَصَرِي: بصری، مرئی، آنکھوں کا، آنکھوں کے متعلق۔ بَصَرِيات: بصریات، علم بصارت۔ بَصَارَة: ادراک، شناخت، فہم نکتہ رسی، بصیرت، فراست، ذہن کی تیزی، ذہانت، تیز فہمی۔ بَصِير جمع بُصَرَاء: آنکھوں والا، دیکھنے والا۔ — ب: سے پوری طرح واقف، میں پرکھ رکھنے والا، کا عالم، کو سمجھنے والا، میں ماہر، سے واقف۔ بَصِيرَة جمع بَصَائِر: بصیرت، دقت نظر، فہم، تیز فہمی، فراست، ادراک، شناخت، نکتہ رسی، ذہنی ادراک کی قوت، ذہنی تصور، فراست، دور اندیشی۔ عن بصيرةٍ: جان بوجھ کر، دیدہ دانستہ۔ كان على بصيرة من: کسی شئے کے بارے میں دقت نظر رکھنا، کے متعلق مطلع ہونا، آگاہ ہونا۔ نافِذُ البصيرة: صاحب فہم و بصیرت، صاحب ادراک، زکی، تیز فہم۔ نَفَاذُ البصيرة: تیز ادراک، یا فہم، یا نکتہ رسی یا بصیرت، بصیرت، فراست۔ أَبْصَر: زیادہ صاحب فہم و بصیرت، زیادہ صاحب ادراک۔ تَبْصِرَة: روشن خیالی، اطلاع، احکام، ہدایات۔ تَبَصُّر: غور و خوض، تیز فہمی، فراست، ژرف نگاہی، بصیرت، تیز نگاہی۔ بَاصِرَة جمع بَوَاصِر: آنکھ۔

بصع: ۱۔ بَصَعَهُ ـ بَصْعًا: کو جمع کرنا۔

۲۔ بَصَعَ ـ بَصْعًا الماءُ: پانی کا بہنا یا رسنا۔ البُصْع: تنگ سوراخ۔ البصيع جمع بُصُع: پسینہ۔

۳۔ البَصْع: انگشت شہادت اور بیچ والی انگلی کے درمیان کا فاصلہ۔ البُصْع: رات کا ایک پہر۔ الأَبْصَع م بَصْعَاء جمع أَبْصَعُون و بُصْع: احمق۔ یہ لفظ تاکید کے لئے بھی آتا ہے۔ جیسے: اخذت حقي أجمع أبصع: میں نے اپنا حق پورا پورا لے لیا۔ (أبصع کو اجمع سے پہلے لانا جائز نہیں)۔

بصق: بَصَقَ ـ بَصْقًا: تھوکنا۔ البُصَاق: تھوک۔ باصقات اللَّهَب واحد باصقة: جنگی ہتھیار جو جلتا ہوا مائع پھینکتے ہیں جس سے جہاں وہ گرے آگ لگ جاتی ہے۔

○ مِبْصَقَة: پیک دان، اگالدان۔

بصل: بَصَّلَ و تَبَصَّلَ ه من ثيابه: کے کپڑے اتارنا۔ تَبَصَّلَ القِشْرُ: چھلکے کا موٹا ہونا۔ البَصَل (ن): پیاز۔ البَصَلَة: ایک پیاز، گٹھی، گانٹھ، لوہے کا خود۔ خرجوا كانهم الأصل وعلى رؤوسهم البَصَل: وہ نکلے گویا کہ وہ ڈسنے والے سانپ ہیں، جن کے سروں پر لوہے کے خود رکھے ہیں۔ (اصل اصلة کی جمع ہے جو ایک زہریلے سانپ کا نام ہے۔ بصل الفار: جنگلی پیاز، عوام اسے بَصَّيلَة کہتے ہیں۔

بصم: ۱۔ بَصَمَ ـ بَصْمًا القماشَ: کپڑے پر نشان لگانا۔ البُصْم: چھوٹی انگلی اور اس کے برابر والی انگلی کا درمیانی فاصلہ۔ ثوبٌ ذو بُصْم: موٹا گف کپڑا۔ رجلٌ ذو بُصْم: موٹا آدمی۔

۲۔ البَصْما (ط): ایک قسم کی مٹھائی (ترکی لفظ)۔

○ بَصَمَ ـ بَصْما ه: کو چھاپنا، پر نقش کا ٹھپا چھاپنا، ٹھپا لگانا، مہر لگانا، نشان چھاپنا۔ بَصْمَة جمع بَصَمَات: ٹھپا، مہر، نقش۔ بصمة الختم: ٹھپا، شامپ، شامپ کا نقش۔ بصمة الأصابع: انگلیوں کا نشان۔

بصا: بَصَا ـ بَصْوًا غريمَهُ: قرضدار سے سب کچھ لے لینا۔ البَصْوَة: چنگاری۔

بض: ۱۔ بَضَّ ـ بَضَاضَةً و بُضُوضَةً: موٹاپے کے ساتھ پتلی اور نرم کھال والا ہونا صفت: بَضٌّ و باضٌّ و بَضِيض مونث بَضَّة و باضَّة و بَضِيضَة۔

۲۔ بَضَّ ـ بَضًّا و بُضُوضًا و بَضِيضًا العينُ: آنکھ کا آنسو بہانا۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ ما تَبِضُّ عينُهُ:

وہ مصیبت پر بہت صابر ہے۔ الماءُ: پانی کا تھوڑا تھوڑا بہنا۔ الحجرُ: پتھر سے پانی کا رسنا۔ بخیل کے بارے میں کہتے ہیں: فلانٌ ما یبضُّ حجره: بخل کے سبب سے فلاں شخص سے بھلائی نہیں مل سکتی۔ ۔ له: کوڈ دینا۔ بَضَضًا و بضاضَةً: تھوڑی سی چیز یا پانی دینا۔ اَبَضَّ لــه: کو تھوڑی سی چیز دینا۔ تَبَضَّضَ حقَّهُ من فلان: سے تھوڑا تھوڑا کر کے اپنا حق وصول کرنا۔ ــ فلانًا: سے سب کچھ لے لینا۔ البَضوض جمع بِضَاض من الآبار: کم پانی والا کنواں۔ البَضِیضَة: پوری ملکیت۔ کہا جاتا ہے: اخرجتُ له بضیضتی: میں نے اپنی ساری پونجی اس کے پاس نکال کر رکھ دی۔

٣۔ بَضَّ ــ اوتارَ العُود (مو): سارنگی کے تاروں کو بجانے کے لئے حرکت دینا (چھیڑنا)۔ بَضَضَ تَبَضِیضًا: نازونعمت کی زندگی بسر کرنا۔ اِبْتَضَّ القومَ: قوم کو بالکل تباہ کردینا۔

○ بَضّ: نرم کھال والا۔

بضع: ١۔ بَضَعَ ــ بَضْعًا و بَضَّعَ الشیءَ فانْبَضَعَ: چیز کو کاٹنا، نشتر سے چیرنا، چیز کا کٹ جانا اور نشتر سے چر جانا۔ البَاضِع: کاٹنے والی تلوار۔ المِبْضَع جمع مَبَاضِع: کھال وغیرہ چیرنے کا آلہ، کھال پھاڑنے کا آلہ۔ البِضعَة و البَضعَة جمع بَضَع و بِضَع و بِضَاع و بَضَعات: گوشت کا ٹکڑا۔

٢۔ بَضَعَ ــ بُضُوعًا الکلامُ: کلام کا واضح ہونا۔ ــ الکلامَ: کلام کو سمجھنا۔ اَبْضَعَهُ الکلامَ: کلام کو کسی کے لئے واضح کرنا۔

٣۔ اَبْضَعَ الشیءَ (ت): چیز کو سرمایہ، سامان تجارت (پونجی) بنانا۔ تَبَضَّعَ: پونجی لینا۔ ــ الشیءَ: چیز کو پونجی (سامان تجارت) بنانا۔ اِسْتَبْضَعَ: سرمایہ لینا، سامان تجارت (پونجی) لینا۔ ــــ الرجُلَ الشیءَ: کے لئے سرمایہ مہیا کرنا۔ البَاضِع: سامان اٹھانے والا۔ البِضَاعَة جمع بضائع: تجارت کے لئے تیار کیا ہوا مال یا سرمایہ، پونجی۔

٤۔ بَضَعَ ــ بُضُوعًا فلانٌ: اکتا جانا، تنگ دل ہونا۔ تَبَضَّعَ العَرَقُ: پسینہ کا بالوں کی جڑوں سے تھوڑا تھوڑا بہنا۔ البِضع و البَضع: رات کا کچھ حصہ، تین سے نو تک کی تعداد۔ کہا جاتا ہے: بِضع سنین: کچھ سال، چند سال، کئی سال۔ بِضع عشرة من النساء: دسیوں عورتیں۔ بِضع و عشرون امراَةً: بیس اور کچھ عورتیں۔ مذکر کے ساتھ: بضعة عشر من الرجال اور بضعةٌ و عشرون رجلاً

کہیں گے۔ لفظ بضع کو پہلے لانا ضروری و لازمی ہے۔ عشرون و بضع کہنا درست نہیں۔

○ بَضَعَ ــ بَضْعًا ہ: کو کاٹنا، کاٹ ڈالنا، چاک کرنا؛ چیرنا، پھاڑنا، عمل تشریح کرنا، اعضاء کو علیحدہ کرنا، عضو کو کاٹ دینا۔ بَضَّعَ: تراشنا، چیرنا، پھاڑنا، پاک کرنا، اعضاء کو علیحدہ کرنا۔ بَاضَعَ ها: عورت کے ساتھ ہم بستر ہونا۔ اَبْضَعَ ہ: سرمایہ لگانا۔ تَبَضَّعَ: تراشا جانا، چرنا، پھاڑا جانا، چاک ہونا، اعضاء کا علیحدہ کیا جانا، تجارت کرنا، خریداری کرنا۔ اِسْتَبْضَعَ: تجارت کرنا۔ بَضْع: قطع عضو، قطع و برید۔ بَضعة جمع بِضَع: (گوشت کا) ٹکڑا، گوشت۔ بُضْع: اندام نہانی۔ بِضَاعَة جمع بَضَائِع: سامان، مال تجارت، تجارتی اشیاء، پیش کرنے کی چیز، دکھانے کی چیز، عطا کردہ خوبی، اوصاف، صفات، خوبیاں، کمالات۔ قِطارُ البضَاعَة: مال گاڑی۔ اخرج ما عنده من بضاعة: اس نے وہ وہ کچھ کہہ دیا جو کہنا چاہتا تھا۔ مِبْضَع جمع مَبَاضِع: چیر پھاڑ والا چاقو، نشتر۔ مُسْتَبْضِع: منیجر، کارپرداز، کارپرداز گماشتہ، کارندہ۔

بضم: بَضَمَ ــ بَضْمًا الزرعُ: فصل کا موٹے اور سخت دانوں والا ہونا۔ البُضم: خوشہ، نفس۔ کہا جاتا ہے هو کریمُ البضم: وہ کریم النفس ہے۔

بط: ١۔ بَطَّ ــ بَطًّا الجرحَ: زخم کو چیرنا۔ المِبَطّ جمع مَبَاطّ و المِبَطَّة: نشتر، شگاف لگانے کا آلہ۔

٢۔ بَطْطَ: عاجز ہونا، تھکنا۔ البَطّ جمع بُطُوط و بِطَاط: واحد: البَطَّة (مذکر و مونث دونوں کے لئے) (ح): بطخ۔ البَطَّة: بطخ کی شکل کی شیشی۔ تبطیط او تفلطح الارض (ع ف): زمین کے استوائی اور قطبی قطروں کے درمیان فرق، استوائی قطر پر تقسیم کے بعد یعنی ١/٢٩٧ جب کہ مشتری کا اس قسم کا فرق ١/١٥ ہے۔

٣۔ بَطْبَطَ یُبَطْبِطُ البَطُّ: بط کا بولنا، پانی میں غوطہ لگانا۔ ــ الرجلُ: کمزور رائے والا ہونا۔ البَطْبَاط (ن): ایک پودا جس کے پھول سفید رنگ کے یا گلابی رنگ کے ہوتے ہیں، عموماً اس کی بیل ٹٹی پر چڑھائی جاتی ہے، سدابہار ہوتا ہے یا سال کے بعد پھول لگتے ہیں۔

٤۔ البَطَاطَا (ن): آلو، اروی، رتالو۔

○ بَطّ واحد بَطّة: بطخ، بط، مرغابی۔ بَطّة: چرمی بوتل۔ بَطَّةُ الساق: پنڈلی۔

بطؤ: بَطُؤَ ــ بُطْأً و بطاءً و بُطُوءًا و اَبْطَأَ: دیر کرنا صفت بَطِیْ مونث بَطیئة جمع بِطاء بُطَآء

بَطَّأَ علیه بالامر: کام کو موخر کرنا۔ بَاطَأَهُ: سے ٹال مٹول کرنا۔ تَبَاطَأَ و تباطأ فی سیره: چلنے میں پیچھے رہنا، دیر لگانا۔ اِسْتَبْطَأَهُ: کو آہستہ پانا یا سمجھنا۔ المَبْطَاة: تاخیر کا باعث و سبب۔

○ بَطُؤَ ــ بُطْأً و بِطاءً و بَطَاءَة: آہستہ ہونا، آہستہ رو ہونا، پیچھے رہنا، دیر لگانا، کاہلی کرنا، پس و پیش کرنا، تامل کرنا، انتظار کرنا، ہچکچانا۔ بَطَّأَ علی ب: کو میں روکنا، باز رکھنا، آہستہ کرنا، کو تھامے رہنا، سنبھالے رہنا۔ اَبْطَأَ ہ: کو آہستہ کرنا، کی رفتار کم کرنا، روکے رکھنا، آہستہ ہونا، آہستہ چلنا یا آہستہ گاڑی چلانا۔ ــ عن: کسی کام میں تاخیر کرنا، کسی کو لینے میں تاخیر کرنا، کو انتظار میں رکھنا۔ تَبَطَّأَ فی: میں آہستہ ہونا، سست ہونا۔ تَبَاطَأَ: آہستہ ہونا، آرام سے کام کرنا، آہستہ جانا، آہستہ ڈرائیو کرنا، آہستہ کام کرنا یا آہستہ یا آرام سے کوئی کام کرتا رہنا، آہستہ چلنا۔ اِسْتَبْطَأَ ہ/ہ: کو آہستہ، سست یا دھیما پانا۔ ــ ہ: کے لئے طویل انتظار کرنا پڑنا، کا انتظار کرتا رہنا۔ بُطْء: آہستگی، سستی۔ بُطْءٌ: آہستہ، آرام سے، اطمینان سے۔ بَطِیء جمع بِطَاء: آہستہ، آہستہ رو، آہستہ آہستہ قدم اٹھانے والا، سست، تاخیر کرنے والا، بے ہمت، مٹھا، دیر سے آنے والا، تدریجی، غیر محسوس، ناقابل ادراک۔ بَطِیءُ التردُّد: آہستہ فریکوئنسی والا at low frequency۔ اَبْطَأ: زیادہ آہستہ۔ اَبْطَأ من غرابِ نوحٍ: بہت ہی سست، بہت ہی دیر کرنے والا۔ اِبْطَاء: آہستہ ہونا، مزاحمت، روک، رکاوٹ، رفتار میں کمی، پیچھے رہنا، توقف کرنا، دیر لگانا، منتظر رہنا، دیر میں آنا، دیر میں پہنچنا، تاخیر، دیر، آہستگی۔ دُونَ ابطاء: بلا تاخیر۔ تَبَاطُو: آہستگی، آہستہ ہونا، روک، رکاوٹ، دھیما ہونا، دیر سے واقع ہونا، مقررہ وقت کے بعد واقع ہونا۔

○ بَطَّارِیَة جمع بطاریات: بیٹری (برقی یا فوجی)۔

○ بَطَاطا و بَاطَة: میٹھا آلو، اروی، رتالو۔

○ بطاطس: آلو (جمع)۔

○ بَطْبَطَ بَطْبَطَةً: بطخ کا قیں قیں کرنا۔

بطح: ١۔ بَطَحَ ــ بَطْحًا ہ: کو منہ کے بل گرانا۔ اِنْبَطَحَ الرجُلُ: منہ کے بل گرنا۔ البَاطِح (فا): منہ کے بل گرنے والا، لیٹنے والا۔

٢۔ بَطَحَ ــ بَطْحًا ہُ: کو پھیلانا، بچھانا۔ بَطَّحَ البیتَ: گھر میں کنکریاں بچھا کر ہموار کرنا۔ تَبَطَّحَ و انبطَحَ و اِسْتَبْطَحَ الوادی: وادی کا پھیلنا،

کشادہ ہونا۔ البَطْحَاء جمع بطاح و بَطَائِح و بَطْحَاوَات و الأَبْطَح جمع أَبَاطِح و البطيحة جمع بَطَائِح و البَطْح: کشادہ نالہ جس میں ریت اور چھوٹی چھوٹی کنکریاں ہوں۔ البَطْحَة: مسافت۔

۳۔ البَطْحَة: قد و قامت۔ البُطْحَة: خصلت، عادت۔ کہا جاتا ہے: هذه بُطْحَة صدق: یہ سچائی کی خصلت یا عادت ہے۔ البُطَاح (طب): بخار سے پیدا ہونے والی ایک بیماری۔ البُطَاحِي: برسام سے مشابہ بیماری۔

○ بَطَحَ ـ بَطْحًا ہ: کو جھکانا، گرانا، لٹانا، زمین پر پھینکنا، گرانا۔ تَبَطَّحَ و انْبَطَحَ: منہ کے بل گرا ہوا یا افتادہ ہونا، گرا ہوا ہونا، لٹایا ہوا ہونا، پاؤں پسار کر بیٹھنا یا لیٹنا، یوں گرنا کہ ٹانگیں پھیل جائیں، پھیل جانا، پھیلا ہوا ہونا، لیٹنا۔ أَبْطَح: ہموار، چپٹا، سپاٹ۔ جمع أَبَاطِح: تسلا نما وادی، وادی کی وسیع گزرگاہ۔ بَطْحَاء جمع بِطَاح و بَطْحَاوَات: تسلا نما وادی، ہموار زمین، میدان، سپاٹ زمین، کھلا علاقہ۔ بَطِيحَة جمع بَطَائِح: چشمہ یا وادی کی چوڑی گزرگاہ، پانی کی بند اتھلی اور چوڑی مقدار۔ مُنْبَطِح: سجدہ ریز، چپٹا، ہموار، ہموار زمین، میدان۔

بطخ: بَطَخَ ـ بَطْخًا ہ: کو چاٹنا۔ أَبْطَخَ: بہت خربوزوں والا ہونا۔ البِطِّيخ (ن): خربوزہ کی بیل، خربوزہ، تربوز۔ البطيخ الاصفر: سردا، گرما۔ المَبْطَخَة جمع مَبَاطِخ: خربوزوں اور تربوزوں کا کھیت۔

○ بِطِّيخ و بَطِّيخ (واحد بطيخة: خربوزہ، تربوز۔ بَطِيخ: پہیے کا درمیانی حصہ، ہب (hub)، مدار۔

بطر: ۱۔ بَطَرَ ـ بَطْرًا هُ: کو چیرنا، شگاف دینا صفت مفعولی: مَبْطُور و بَطِير۔

۲۔ بَطِرَ ـ بَطَرًا الحقَّ: تکبر کی وجہ سے حق کے قبول کرنے سے انکار کرنا۔ ـــ الشيءَ: پسندیدہ چیز کو ناپسند کرنا۔

۳۔ بَطِرَ ـ بَطَرًا: زیادہ نعمت کی وجہ سے حیران ہونا، اترانا، بہک جانا۔ ـــ النعمةَ: جہل و تکبر سے نعمت کو حقیر جاننا اور اسکا شکر بجا نہ لانا صفت: بَطِر۔ أَبْطَرَهُ: کو دہشت میں ڈالنا، ناشکرگذار بنانا۔ کہتے ہیں: أَبْطَرَهُ ذرعَه: اس پر اس کی طاقت سے زائد لاد دیا۔

۴۔ ـــ بِطْرًا: بے کار، رائیگاں۔ کہا جاتا ہے: ذَهَبَ دمُهُ بِطْرًا: اس کا خون رائیگاں گیا۔ البَطَّارِيَة: بیٹری (فوجی)۔ بیٹری (برقی)۔

۵۔ بَيْطَرَ الدابَّةَ: جانور کا علاج کرنا، اس کی نعل بندی کرنا۔ صفت: مُبَيْطِر و بَيْطِير و بَيْطَار جمع بَيَاطِرَة۔ البَيْطَرَة: سالوتری کا پیشہ۔

۶۔ البِطْرِير: زبان دراز، بہت چیخنے والا۔

۷۔ البَطْرَشِيل و البَطْرَشِين: ایک قسم کا لمبا کپڑا جس کو کاہن ڈیوٹی اور خدمت کے وقت استعمال کرتا ہے۔

۸۔ البَطْرَك و البَطْرِيَرك و البَطْرِيك جمع بَطَارِكَة و بَطَارِيك: میراسقف، پادریوں کا سردار، پیشوا، عیسائیوں کے کسی گروہ کا سردار۔

۹۔ البِطْرِيق جمع بَطَارِق و بطارِيق و طارقة رومی فوج کا جرنیل۔ (ح): پنگوئن آسٹریلیا کا ایک پنکھ دار آبی پرندہ جو اڑ نہیں سکتا۔

○ بطر: بَطِرَ ـ بَطَرًا: وحشی ہونا، شوخ و چنچل ہونا، بے لگام ہونا، اوباش ہونا، لاپرواہ ہونا، عاقبت نااندیش ہونا، بے احتیاط ہونا، مغرور ہونا، خود نما ہونا۔ ـــ ہ: سے غیر مطمئن، ناخوش ہونا، کا لحاظ نہ کرنا، سے بے التفاتی کرنا، کو نظر انداز کرنا۔ أَبْطَرَ: غیر محتاط بنانا، عاقبت نااندیش بنانا۔ بَطَر: رندی، بدکاری، آوارگی، بددماغی، تکبر، غرور، ہلکا پن، چھچھورا پن، خود بینی، خودنمائی۔ أَبَاطِرَة: جویائے سرور، لذت طلب کرنے والے، پلے بوائز۔

○ البَطْرَاء: پیٹرا (Petra) ایک قدیم شہر ادومیوں اور نباطیوں کا) اب جنوبی مغربی اردن میں اس کے کھنڈرات ہیں۔

○ بَطْرَخ جمع بَطَارِخ: مچھلی کے بیضہ دان میں انڈوں کا گچھا۔

○ بُطْرُس: پیٹر Peter۔

○ بَطْرَشِيل و بطرشين: لمبا جامہ یا چغہ (قدیم روم میں) ریشم کا دوپٹہ جو کندھے پر ڈالا جاتا تھا اور گھٹنوں تک لٹکا رہتا تھا۔

○ بِطْرِيق جمع بَطَارِقة و بطارِيق: قدیم روما کا اصلی شہری، خاندانی امیر، نجیب، شریف، قیصر روم کا وائسرائے، رومن جنرل، پنگوئن Penguin۔ بَطْرَك و بَطْرِيك و بطريرك جمع بَطَارِكَة: خاندان کا سربراہ، سردار قبیلہ، سردار قابل احترام بزرگ، بزرگ، پادری کا لقب۔ بَطْرَكِيَة و بَطْرِيرَكِيَة: قبیلے کی سرداری۔ اسقف یا پادری کا علاقہ۔

بطش: بَطَشَ ـ بَطْشًا به: کی یکایک سخت گرفت کرنا۔ ـــ عليه: پر حملہ کرنا، ٹوٹ پڑنا صفت: بَاطِش و بَطَّاش و بَطِيش: کہا جاتا ہے: فلانٌ يَبْطُشُ في العلم بباعٍ بسيط: فلاں شخص علم سیکھنے میں بہت تیز رفتار ہے۔ بَاطَشَهُ: ایک دوسرے کو سختی سے پکڑنا۔

○ بَطَشَ ـ بَطْشًا: زور سے حملہ کرنا۔ ـ في/ب: پر ٹوٹ پڑنا، کو پچھاڑنا، زیر کرنا، پر بوجھ ڈالنا۔ ـــ ب: کو بچھاڑ دینا، ضرب سے بے ہوش یا وقتی طور پر ناکارہ کر دینا، کو مارنا، پر ضرب لگانا۔ پر بھد سے گرنا یا پڑنا۔ بَطْش: طاقت، قوت، سختی، زور، تشدد، ہمت، شجاعت، بہادری، دلیری، جبر، تعدی، جور و جفا، ظلم و ستم۔ بَطْشَة: تصادم، ٹکر۔

بطع: الأَبْطَع: وہ شخص جس کے سامنے والے نیچے کے دانت گر گئے ہوں۔

بطق: البِطَاقة جمع بَطَائِق: خط، پرچہ۔ ـــ بِطَاقَةُ الثوب: کپڑے پر لگی ہوئی چٹ جس پر کپڑے کی قیمت لکھی ہوئی ہوتی ہے۔

○ بِطَاقة جمع بطاقات، بِطَائِق: (کاغذ کی) سلپ، ٹیگ، کارڈ، پیشہ کا کارڈ۔ بطاقة شخصية و بطاقة التعريف: شناختی کارڈ۔ بطاقةُ المَوَادِ الغِذَائِية و بطاقة التَّمْوِين: راشن کارڈ۔ بطاقة المُعَايَدة: مبارکبادی کا کارڈ۔

بطل: ۱۔ بَطَلَ ـ بُطْلاً و بُطُولاً: خراب ہونا، بے فائدہ ہونا، بیکار ہونا صفت: بَاطِل۔ أَبْطَلَ الشيءَ: کو ضائع کرنا، باطل کرنا۔ البُطْل: باطل، رائیگاں۔ کہا جاتا ہے: ذهب دمُه بُطْلاً: اس کا خون رائیگاں گیا۔ البُطْلات: لغویات، فضولیات۔

۲۔ بَطَلَ ـ بَطَالَةً الفاعِل من العمل: معطل ہونا، بے کار ہونا صفت: بَطَّال۔ بَطَّلَهُ: کو معطل کرنا، بے کار کرنا۔ تَبَطَّلَ: معطل ہونا۔ البَطَالَة: بیکاری، کام سے فراغت۔

۳۔ بَطَلَ ـ بُطْلاً و بُطُولاً و بُطْلاناً: خراب ہونا، رد ہونا، منسوخ ہونا۔

۴۔ بَطَلَ ـ بَطَالَةً في كلامِه: تمسخر کرنا۔ أَبْطَلَ الرجُلُ: تمسخر کرنا۔

۵۔ بَطُلَ ـ بَطَالَةً و بُطُولَةً: بہادر ہونا، دلیر ہونا۔ صفت: بَطَل جمع أَبْطَال مونث بَطَلَة جمع بَطَلات۔ تَبَطَّلَ: شجاع بننا۔

۶۔ أَبْطَلَ: باطل کام کرنا، جھوٹ بولنا، صف: مُبْطِل۔

تَبَطَّلَ القومُ بینهم: آپس میں لغو و باطل کام کرنا۔ البُطْل: جھوٹ۔ البَاطِل (فا) جمع أَبَاطِیل: باطل، ناحق، شیطان، ساحر، جادوگر۔

ن ا۔ بَطَلَ ⸗ بُطْلاً و بُطْلاناً: کالعدم، قانوناً بے ضابطہ یا بے اثر، یا کالعدم، جھوٹا، بودا، کمزور، غیر مستحکم، بیکار، ناکام، لاحاصل، فضول، ناکارہ یا بے اثر و بے نتیجہ ہونا یا ہو جانا، منسوخ ہو جانا، رائج نہ رہنا، متروک ہو جانا، رک جانا، جاری نہ رہنا، ختم ہونا، بے حرکت، بے عمل یا سست ہونا، بے کار و بیروزگار ہونا۔ بَطَّل کو ناکام بنانا، بے اثر کرنا، غیر مؤثر کرنا، کا توڑ کرنا، دفعیہ کرنا، کو بے اثر کرنا، کا اثر توڑنا، کو غیر جانبدار بنانا، کو کالعدم قرار دینا، کو یکسر ختم کر دینا، منسوخ کرنا، کو کچل دینا، دبا دینا، کو ختم کرنا، کا خاتمہ کرنا، کو ضبط کرنا، روکنا، نہ بتانا، پوشیدہ رکھنا، کو ممنوع قرار دینا۔ أَبْطَلَ بمعنی بَطَّلَ، أبْطل: بچوں کی سی باتیں کرنا۔ ــــ ہ: (مخالف کو) بے بس کر دینا، غیر متحرک کرنا، ختم کر دینا۔ بُطْل: انفساخ، معدومیت، کالعدم یا باطل ہونا، ناکارہ ہونا، فضول ہونا، بے اثر ہونا، مایا، سراب، غیر حقیقی شے، بے اصل بات، بطلان، جھوٹ، کھوٹ، ناراستی۔ بطالۃ و بَطَالَۃ: سستی، کاہلی، بے کاری، آرام طلبی، بے عملی، فارغ وقت، چھٹیاں، تعطیلات، بیروزگاری۔ بَطَّال جمع بَطَّالُون: سست، کاہل، بے کار، بے عمل، بے حرکت، بے روزگار۔ بُطْلان: انفساخ، معدومیت، ناکارہ ہونا، لاحاصل ہونا، مایا سراب غیر حقیقی شے، جھوٹ، کالعدم ہونا، اِبطال: ناکام بنانا، بے اثر کرنا، کالعدم قرار دیا جانا، تباہی، بربادی، تنسیخ۔ بَاطِل: بیکار، جو نافذ العمل نہ ہو، غیر نافذ، غیر موثر، ناکام، لاحاصل، فضول، ناکارہ، بے اثر، بے نتیجہ، جھوٹ، غلط، لغو، بے سر و پا، نامعقول، بعید از قیاس، بے تکا، مضحکہ خیز، بے بنیاد، قانوناً بے ضابطہ، بے اثر، کالعدم، دھوکا، جھوٹ، دروغ، کذب، ناحق۔ بالبَاطِل و باطلاً: دھوکے سے، فضول، بیکار، لاحاصل۔ اَبَاطِیل: مایہ، سراب، فضول باتیں، معمولی سی چیزیں، ادنی سی باتیں، بیکار باتوں میں ضیاع وقت، بیکار باتیں، بچوں کی سی باتیں۔ مُبْطِل: بچوں کی سی باتیں کرنے والا، باتونی مقرر، بکی مقرر، بے معنی باتوں میں وقت ضائع کرنے والا، جھوٹا۔ مُبْطَل: بے کار، فضول، لاحاصل، بے کار، بے فائدہ، بے اثر، ہیچ، نکما۔ مُتَبَطِّل: بے روزگار۔

ن ۲۔ بَطُلَ ⸗ بَطَالَۃ و بُطُولَۃ: بہادر ہونا، دلیر ہونا، رستم صفت ہونا، غازی ہونا؛ ہیرو ہونا، سورما ہونا، میر افسانہ ہونا۔ بَطَل جمع أبْطَال: بہادر، رستم صفت، غازی، ہیرو، سورما، میر افسانہ، حمایتی، حامی، پشتیبان، میر، چمپئن، بانی، رہنما، ہیرو، کسی ناٹک کا خاص کردار، ممتاز شخص، سرغنہ، سربرآوردہ، (فلمی) ستارہ۔ بَطَلُ العالَم: ورلڈ چمپئن (کھیلوں میں)۔ بطالۃ: شجاعت، شجاعانہ کردار۔ بَطَلَۃ: ہیروئن (کسی قصہ کی)، خاتون چمپئن، خاتون ستارہ (فلمی وغیرہ)۔ بُطُولۃ: بہادری، شجاعت، شجاعانہ کردار، سربرآوردہ رول، (فلم تھیٹر میں) بڑا اداکار یا اداکارہ ہونا، (کھیلوں میں) اول آنا، جیت یا بہادری یعنی چیمپئن شپ Championship۔ البطولۃ العالمیۃ یا بطولۃ العالم: ورلڈ چیمپئن شپ۔ دورُ البُطُولۃ: ہیرو کا کردار، سرکردہ کردار، اداکاری۔

بطم: البُطْم (ن): تارپین کا درخت۔

بطن: ا۔ بَطَنَ ⸗ بُطوناً و بَطْناً: پوشیدہ ہونا، صفت: باطِن۔ ــــ ⸗ بَطْناً الامرَ: کسی بات کی تہ تک پہنچنا۔ بَاطَنَ ہُ: سے سرگوشی کرنا، دوستی کرنا۔ بَطَّنَ الثوبَ: کپڑے میں استر لگانا۔ أَبْطَنَ الشيءَ: کو چھپانا۔ ــــ الثوبَ: کپڑے میں استر لگانا۔ تَبَطَّنَ و اِسْتَبْطَنَ الامرَ: کسی بات کی تہ تک پہنچنا۔ البَاطِنۃ: بھید۔ بِطَانۃ جمع بطائن: بھید۔ ــ الثوبِ: کپڑے کا استر۔ ــ الرجلِ: آدمی کے اہل و عیال اور خواص۔

۲۔ بَطِنَ ⸗ بُطوناً و بَطَانَۃً: بڑے پیٹ والا ہونا، توند والا ہونا صفت: بَطِن و بَطِین و مِبْطان۔ ــ ⸗ بُطْناً ہُ ولَہُ: کے پیٹ پر مارنا۔ ــ الوادِيَ: وادی میں داخل ہونا۔ بُطِنَ بَطْناً: پیٹ کے درد میں مبتلا ہونا۔ صفت: مَبْطُون بَطَّنَ و أَبْطَنَ الدابّۃَ: جانور پر تنگ کسنا۔ تَبَطَّنَ و اِسْتَبْطَنَ الشيءَ: کے اندر داخل ہونا۔ اسی سے ہے: تَبَطَّنَ الوادي وغیرہ۔ البَطْن جمع بُطُون و أَبْطُن و بُطْنان: پیٹ۔ ہر چیز کا اندر کا حصہ۔ بطنُ الارض: زمین کا پست و نشیبی حصہ۔ کہا جاتا ہے: القت الدجاجۃُ ذا بطنِها: مرغی نے انڈا دیا۔ صاحت عصافیرُ بطنِہ: اسے بھوک لگی۔ البَطَن: پیٹ کی بیماری۔ البِطَان جمع أَبْطِنۃ و بُطُن: تنگ جس سے جانور کا پالان کسا جاتا ہے، ایک کپڑا جو گھوڑے پر اس کو مکھیوں سے بچانے کے لئے ڈالا جاتا ہے۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ عریضُ البِطانِ: فلاں شخص امیر اور خوشحال ہے۔ التقت حلقتا البطان: معاملہ سخت ہو گیا، مصیبت سنگین ہو گئی۔ البِطْنَۃ: بسیارخوری کی وجہ سے بہت شکم پری۔ البَطِین: بھرا ہوا۔ کہا جاتا ہے: کیسٌ بطینٌ: بھری ہوئی تھیلی۔ البُطَین: چھوٹا سا پیٹ۔ (ع ا): دل کا جوف یا خلو، جوفِ قلب۔ المُبَطَّن: پتلے اور چپکے ہوئے پیٹ والا۔

۳۔ تَبَاطَنَ المکانُ: جگہ کا دور ہونا۔ البَطِین: دور۔ کہا جاتا ہے: شَأوٌ بطینٌ: مسافت بعیدہ، دور کی مسافت۔

۴۔ المُبَطَّنۃ: ایک قسم کی کشتی۔

ن بَطَنَ ⸗ بطنا و بُطُوناً: چھپا ہوا ہونا، چھپنا، پوشیدہ ہونا۔ بَطُنَ ⸗ بَطَانَۃً: توندوالا ہونا۔ بَطَّنَ ہ ب: (کپڑے کو) کا استر لگانا، کوئی چیز کوئی اور چیز والی ہونا، کسی چیز کے اندرونی حصہ کو کسی چیز سے ڈھکنا، کو کے ساتھ لٹکانا، کو سے بھرنا، پر کی تہ چڑھانا۔ أَبْطَنَ ہ: کو چھپانا، کو دل میں رکھنا۔ تَبَطَّنَ: کپڑے کا دھاریدار ہونا، استر لگا ہونا۔ ــــ ہ: کے آر پار ہو جانا، کی تہ کو پہنچنا، کی چھان بین کرنا، کی تحقیقات کرنا، میں منہمک یا مستغرق ہونا۔ استبطن ہ: کے آر پار ہو جانا، کی تہ کو پہنچنا، کی چھان بین کرنا، کی تحقیقات کرنا، میں منہمک ہونا، مستغرق ہونا، کی تہ تک پہنچنے کی کوشش کرنا، کے متعلق گہری معلومات رکھنا، کا گہرا علم ہونا، کو پوری طرح جاننا، کی پوری طرح چھان بین کرنا۔ بَطْن جمع بُطُون و أَبْطُن: پیٹ، بچہ دانی، رحم، اندر، اندرونی حصہ، گہرائی۔ بَطْنُ القدم: تلوا۔ بَطْنُ الکف: ہتھیلی، کف دست۔ رقصُ البَطْن و رقصُ البُطُون: کولہا ناچ، بیلی ڈانس belly dance۔ فی بطون: کے اندر، میں۔ وَلَدَتْ بَطْناً واحداً: اس عورت نے صرف ایک بار بچہ جنا۔ بَطْناً لِظَهْر: بالکل الٹا، اوندھا، درہم برہم۔ بَطْنِي: پیٹ کا، شکمی، اندرونی، معدے کا۔ بَطِن: توندوالا۔ بِطْنَۃ: جوع البقر، بسیار خوری، بدہضمی، سوءِ ہضم۔ بِطَان جمع أَبْطِنَۃ: اونٹ کے زین کا تنگ، زیر بند، پیٹی۔ بِطَانۃ جمع بَطَائِن: اندر، اندرونی حصہ، (کپڑے کا) استر، خدم وحشم، نوکر چاکر (جو کسی کے جلو میں ہوں) حاشیہ نشین۔ فی بطانۃ: کے درمیان (میں)، میں کے دوران میں، کے اندر۔ بَطِین جمع بِطَان و مِبْطَان: توندوالا، موٹا، فربہ، لحیم شحیم، جسیم، کھاؤ، پیٹو، پرخور۔ بُطَیْن: دل کا خلو، جوف۔ بَطَّانیۃ جمع بَطَّانِیات و بَطَاطِین: ڈھکنا، سرپوش، کمبل، لحاف، رضائی۔

بَاطِن جمع بَوَاطِن: اندرونی، اندر، دلی، باطنی، روحانی، قلبی، داخلی، ذاتی، اصلی، حقیقی، پوشیدہ، پنہاں، مخفی۔ البَاطِنَة: مشرقی عمان کا ساحلی میدان۔ بَاطِناً: دلی طور پر، روحانی طور پر، پوشیدہ طور پر، مخفی طور پر، باطن الکف: ہتھیلی۔ باطِنُ القدم: پاؤں کا تلوا۔ فی بَاطِنِ الأمرِ: بنیادی طور پر، بہرحال، بہرصورت، واقعی، درحقیقت۔ بواطنُ الأمر: عناصر، لازمی اجزاء، کی تہہ میں حالات یا وجوہات۔ بَوَاطِنُ الأرض: زمین کی پوشیدہ یا پنہاں گہرائیاں۔ بَاطِنی: اندرونی، باطنی، داخلی، اصلی، نفس کا۔ مرضٌ باطنی: اندرونی بیماری۔ الطب الباطنی: اندرونی دوا۔ البَاطِنِیَة: اسلام میں ایک مکتب فکر کا نام جو وحی شدہ نصوص کے پوشیدہ اور مخفی مفہوم کو وجدان سے جاننے سے متصف ہے۔ مُبَطُون: گیس یا آنتوں کی بیماری میں مبتلا۔ مُبَطَّن: دھاریدار۔ ـ ب: سے بھرا ہوا۔

۲۔ بَطَّنَ ہ: (کپڑے وغیرہ کو) صاف کرنا، کلف دینا۔ بَاطَان: کپڑے صاف کرنے اور انہیں کلف دینے کا کارخانہ۔

بطی: البَاطِیَة جمع بَوَاطٍ: شراب کے لئے شیشہ کا برتن۔

○ بَاطِیَة: جگ، صراحی، جھجھری، گھڑا۔

بَظَ: بَظَّ ـ بَظًّا العُودَ (مو): سارنگی کے تاروں کو بجانے کے لئے حرکت دینا۔ أَبَظَّ الرجلُ: فربہ ہونا، صفت: بَظِیط۔ البَظّ: (لفظ کا اتباع) کہا جاتا ہے: هو فظٌّ بظٌّ: وہ سخت مزاج اور تندخو ہے۔ ○ بَظَّ ـ بَظًّا: دھار بن کر نکلنا، پھوٹ بہنا، زور سے نکلنا، پھوٹ نکلنا۔

بظر جمع بُظُور: بظر، چھولا clitoris۔

بع: ا۔ بَعَّ ـ بَعًّا الماءَ: پانی کو بکثرت بہانا۔ البَعَاع: بادل میں موجود پانی۔ (کہا جاتا ہے: القی السحابُ بَعَاعَهُ: بادل نے سارا پانی برسا دیا)، سامان۔

۲۔ البَعْبَعَة: جلدی جلدی بولتے چلا جانا، بعض الفاظ کی نقل۔

○ بُعْبُع جمع بَعَابِع: بیجا، ہوّا۔

بعث: ا۔ بَعَثَ ـ بَعْثًا و تَبْعَاثاً ہ: کو تنہا بھیجنا۔ ـ بہ: کو دوسرے کے ساتھ بھیجنا۔ اِبْتَعَثَہُ: کو بھیجنا۔ البعث و البَعَث جمع بُعُث و بُعُوث: فوج، ہر وہ جماعت جسے کہیں بھیجا جائے۔ البَعْثَة: (بَعْث کی طرح) ہر وہ جماعت جسے کہیں بھیجا جائے جیسے: بعثة عسکریة: فوجی وفد یا بعثة سیاسیة او ثقافیة: سیاسی یا ثقافتی وفد۔ البَعِیث: بھیجا ہوا۔ البَاعُوث جمع بواعیث: عیدالفصح کے دوسرے دن کی نماز، بارش طلبی کی نماز یا دعا (سریانی لفظ)

۲۔ بَعَثَ ـ بَعْثًا و تَبْعَاثاً ہُ: کو برانگیختہ کرنا، اُبھارنا۔ کہا جاتا ہے: بعثه من نومه: اس نے اسے نیند سے جگایا۔ بعثه علی الشیء: اس نے اسے کسی کام کے لئے اکسایا۔ ـــ ـ بَعَثًا: جاگتا رہنا۔ تباعثوا علی الشیء: ایک دوسرے کو اسے کرنے پر اکسانا۔ اِنْبَعَثَ: بھیجا جانا۔ البَعْث و البَعَث جمع بُعُث و بُعُوث: وہ شخص جسے اس کی فکریں یا غم بیدار رکھیں اور سونے نہ دیں۔ البَاعِث و البَاعِثَة جمع بَوَاعِث: سبب، باعث۔

۳۔ بَعَثَ ـ بَعْثًا و تَبْعَاثًا المیتَ: مردے کو اٹھانا، دوبارہ زندہ کرنا۔ اسی سے ہے: یومُ البعث: دوبارہ اٹھائے یا زندہ کیا جانے کا دن، جسے یوم القیامة بھی کہا جاتا ہے۔

۴۔ تَبَعَّثَ الشیءُ: تیزی سے نکلنا، ظاہر ہونا۔ ـــ الشعرُ منه: سے شعر کی آمد ہونا۔ اِنْبَعَثَ: تیزی سے ظاہر ہونا۔ ـ فی السیر: چلنے میں جلدی کرنا۔

۵۔ بَعْثَرَ بَعْثَرَةً ہ: کو بکھیرنا۔ ـ المتاعَ: سامان کو الٹنا پلٹنا۔ تَبَعْثَرَ: الٹ پلٹ ہونا۔ کہا جاتا ہے: تبعثرت نفسی: میری طبیعت میں بگاڑ ہو کر متلی ہونے لگی۔

○ بَعَثَ ـ بَعْثًا ہ/ب إلی: کو کے پاس بھیجنا، ارسال کرنا، کو کے پاس اوپر بھیجنا، کو کے پاس آگے بھیجنا۔ ـــ ہ/ب إلی: کو کے پاس نائب یا نمائندہ بنا کر بھیجنا۔ ـــ ہ/ب: کو نکالنا، چھوڑنا، ظاہر کرنا۔ ـــ ہ: کو ابھارنا، ظہور میں لانا، جگانا، جوش میں لانا، بھڑکانا، کا باعث بننا، کو شروع کرنا، کا سلسلہ چھیڑنا، کو ہوش میں لانا۔ ـــ ہ من الموت: کو زندہ کرنا۔ ـ علی: پر ابھارنا، پر اکسانا، پر آمادہ کرنا، کی ترغیب دینا، کو برپا کرنا، کا باعث ہونا۔ بَعَثَ إلیه هِزَّةَ الخَوفِ: کو بدحواس کرنا۔ بعث روح الحیاة فی: میں زندگی کی روح پھونکنا، کو پھر سے پیدا کرنا۔ اِنْبَعَثَ: بھیجا جانا، نمائندہ یا نائب کے طور پر بھیجا جانا، وجود یا عمل میں لایا جانا، مشتعل کیا جانا، مشتعل ہونا۔ ـــ من الموت: موت سے دوبارہ زندہ ہونا۔ ـــ من: میں لایا جانا یا آنا، کے ذریعے وجود میں آنا، سے نکلنا، سے پیدا ہونا، سے بڑھنا، پختگی یا تکمیل کو پہنچنا۔ ـــ (خوشبو) نکلنا۔ ـــ بفعل: کو کرنے لگنا۔ اِبْتَعَثَ ہ: کو بھیجنا، ارسال کرنا۔ بَعْث: بھیجنا، اخراج، ترسیل، روانہ کرنا، جماعت نمائندگان، جماعت، مندوبین، وفد، زندہ کرنا۔ بُعُوث: وفد (جمع) وفود۔ حزب البعث: نشاۃ ثانیہ پارٹی، ایک سیاسی پارٹی کا نام جو مضبوط اشتراکی رجحانات کی حامل ہے۔ یومُ البعث: یوم قیامت، موت کے بعد دوبارہ اٹھائے جانے کا دن۔ بَعْثَة جمع بَعَثَات: وفد، مشن، مہم، طلبہ کی ادلا بدلی۔ ادلا بدلی طلبہ کا گروہ، نشأة ثانیہ، احیاء، دوسرا جنم، دوسری بار پیدائش، دوسرا روپ، دوسرا ظہور، عروج۔ بعثة عسکریة: فوجی مشن۔ بعثة دبلوماسیه: ڈپلومیٹک مشن۔ بعثة اثریة: آثار قدیمہ سے متعلق مہم۔ رئیس البعثة: مشن کا سربراہ۔

○ باعُوث: عیدالفصح، حضرت عیسی کے قبر سے اٹھنے کا دن۔

○ مبعث: بھیجنا، ترسیل، اوپر بھیجنا، آگے بھیجنا، اخراج، جگانا، ہوشیار کرنا، اکسانا، ابھارنا جمع مَبَاعِث: سبب، عامل۔ باعِث جمع بَوَاعِث: محرک، تحریک، ترغیب، وجہ تحریک، سبب حرکت، مقصد، حرکت دینے والی قوت، مہمیز، سبب، وجہ، موقع۔ مبعوث: جسے بھیجا گیا ہو، قاصد، نائب، سفیر، ایلچی، ڈیلیگیٹ، منتخب نمائندہ، مندوب نمائندہ، ڈپٹی (سلطنت عثمانیہ میں)۔ مُنْبَعَث: منبع، سرچشمہ، ماخذ، مصدر، جز، بنیاد، ذریعہ، نقطہ آغاز۔

○ بَعْثَرَ بَعْثَرَةً ہ: کو بکھیرنا، ادھر ادھر پھیلا دینا، پھینکنا، کو بے ترتیب کر دینا، درہم برہم کرنا، کو ضائع کرنا، برباد کرنا، منتشر کرنا، (دولت) اڑانا، لٹانا۔ تَبَعْثَرَ: بکھرنا، ادھر ادھر پھیل جانا، پھینکا جانا، بے ترتیب ہونا، درہم برہم ہونا، ضائع ہونا، برباد ہونا، منتشر ہونا، اڑایا یا لٹایا جانا، ضائع ہونا۔ مُبَعْثَر: بکھرا ہوا، دور تک پھیلا ہوا۔

بعج: بَعَجَ ـ بَعْجًا البطنَ: پیٹ پھاڑنا، صفت فاعلی: بَاعِج: صفت مفعولی: مَبْعُوج و بعیج (بعیج مذکر مؤنث دونوں کے لئے آتا ہے) جمع بَعْجَی۔ ـــ الأرضَ آبارًا: زمین میں بکثرت کنوئیں کھودنا۔ ـــ المطرُ الارضَ و بَعَّجَ فیها: بسبب کثرت و شدت، بارش کا زمین کے پتھروں کو ننگا کر دینا۔ تَبَعَّجَ و اِنْبَعَجَ السحابُ: بادل کا برس کر کھل جانا۔ ـــ السیلُ: سیلاب کا شتابی سے بہنا۔ ـــ علیّ بالکلام: وہ میرے ساتھ فرفر بولا، بکثرت بولا۔ البَاعِجَة جمع بَوَاعِج: وادی کا

فراخ حصہ۔

⊙ بَعَجَ - بَعْجًا ہ: پیٹ پھاڑ کر کھول دینا۔ ـ ہ: میں چھری بنانا، نالی بنانا، پر نشان ڈالنا، دندانے ڈالنا۔ اِنْبَعَجَ: دندانے دار ہونا، نشان پڑے ہونا، روڑے دار ہونا، ناہموار ہونا، خراشوں والا ہونا، رگڑ کھایا ہوا ہونا، کچلا ہوا ہونا، صورت بگڑا ہونا۔ مُنْبَعَج: دندانے دار، نقصان پڑا ہوا۔

بعد: ۱۔ بَعَدَ - بُعْداً و بَعِدَ - بَعَداً: ہلاک ہونا، مر جانا۔ صفت: بَاعِد جمع بَعَد و بَعِد (مفرد اور جمع کیلئے) و بَعِید جمع بُعَدَاء و بُعُد و بُعْدان۔ جاہلیت میں مرنے والے کے لئے دعاء تھی: لا تَبْعَدْ: یعنی نہ ہلاک ہو، نہ مر۔

۲۔ بَعُدَ - بُعْداً و بَعِدَ - بَعَداً: دور ہونا۔ أَبْعَدَ: دور ہونا۔ ــــ و بَعَّدَ و بَاعَدَهُ: کو دور کرنا۔ تَبَعَّدَ: دور ہونا۔ تَبَاعَدُوا: ایک دوسرے کو دور کرنا۔ تَبَاعَدَ و اِبْتَعَدَ و اِسْتَبْعَدَ عنه: سے دور ہونا۔ اِسْتَبْعَدَ الشیءَ: کو دور پانا یا سمجھنا۔ البُعْد و البَعَد و البُعْدَة: دوری، فاصلہ۔ کہا جاتا ہے: بُعْدًا لَهُ: بددعاء ہے۔ یعنی اللہ تعالیٰ اس کو ہلاک کرے یا اپنی رحمت سے دور کرے۔ البُعَاد: بعید کی طرح صفت ہے۔ مِبْعَد: رَجُلٌ مِبْعَدٌ: دور دراز کا سفر کرنے والا۔ الأَبْعَد جمع أَبَاعِد: دور تر، دور ترین، بہت دور۔

۳۔ بَعْدُ: ظرف زمان بمعنی پیچھے۔ بعد، مضاف ہو کر آتا ہے اس کا مضاف الیہ اگر محذوف ہو تو ضمہ پر مبنی ہوتا ہے یا منصوب مُنَوَّن۔ چنانچہ کہا جاتا ہے: بَعْدُ و بَعْداً و مِن بَعْدُ۔ البُعْد و البَعَد و البُعْدَة: رائے، ہوشیاری۔ الأَبْعَد جمع أَبَاعِد: خائن۔

⊙ بَعَدَ - بُعْدًا: دور ہونا، دور کا ہونا۔ ـ عن: سے دور ہونا، سے فاصلہ رکھنا، سے آگے جانا، سے تجاوز کرنا۔ ـ: دور کا ہونا، بعید از قیاس ہونا۔ بَعُدَ بِهِ عن: کو سے دور رکھنا۔ لا يَبْعُدُ أن: یہ بعید از قیاس نہیں کہ۔ بَعَّدَهُ: کو ہٹانا، دور کرنا، کو جلا وطن کرنا، کو دیس نکالا دینا، شہر بدر کرنا۔ بَاعَدَ بین: کے درمیان علیحدگی کا باعث ہونا۔ بَاعَدَ بین فلان و بین الشیء: کو کوئی چیز حاصل کرنے سے روکنا۔ بَاعَدَ بین أَجْفَانِهِ: ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا۔ أَبْعَدَ ہ: کو دور کرنا، ہٹانا، لیجانا، خارج کرنا، نکال دینا، موقوف کرنا، منسوخ کرنا، سے پیچھا چھڑانا۔ ـ ہ: کو برخاست کرنا، جلا وطن کرنا، شہر بدر کرنا، دیس نکالا دینا۔ ـ ہ: کو بعید از قیاس یا ناممکن بتانا، خارج کرنا، نکال دینا۔ ـ فی: میں یا کے ساتھ بہت دور جانا۔ ــــ: بہت دور چلا جانا۔ تَبَاعَدَ: ایک دوسرے سے علیحدہ ہونا، واقع ہونا، کچھ فاصلہ پر ہونا، الگ ہونا، علیحدگی اختیار کرنا، بیگانہ ہونا، کھچے کھچے رہنا۔ ـ عن: سے دور چلا جانا، پیچھے ہٹنا، پسپا ہونا، تجاوز کرنا، انحراف کرنا، سے دور رہنا، سے فاصلہ رکھنا، کو چھوڑ دینا، سے بچنا، کنی کترانا، احتراز یا گریز کرنا۔ ــــ: باقاعدہ وقفوں میں ہونا یا آنا۔ اِبْتَعَدَ: دور چلا جانا، دور ہونا۔ ـ عن: سے دور رہنا، سے پیچھے ہٹنا، کو چھوڑ دینا، سے بچنا، کنی کترانا، احتراز، یا گریز کرنا، کو نظر انداز کرنا، کی پروانہ کرنا، کا لحاظ نہ کرنا۔ اِسْتَبْعَدَ ہ: کو چن لینا، بچا کر رکھنا، کو دور سمجھنا، بعید از قیاس سمجھنا، کو بعید از قیاس خیال کرنا۔ ـ ہ: کو نااہل قرار دینا۔ بُعْد: دوری، جمع أبعاد: فاصلہ، طول، عرض اور گہرائی یا موٹائی میں ایک بعد، وقفہ، علی بُعْد اور علی البُعْد: فاصلہ پر، دور۔ علی بُعْدِ مئة مِتر: سو میٹر کے فاصلہ پر۔ عن بعد اور من بعد: ایک فاصلہ سے، سے دور۔ ذو ثلاثة أبعاد: سہ بعدی (جس میں لمبائی، چوڑائی کے علاوہ موٹائی بھی نظر آئے three dimensional۔ قِياسُ الأَبْعاد: سادہ پیمائش (linear measure)۔ بُعْدُ الهِمَّة: بلند تمنائیں، مقصد کی بلندی۔ بُعْدُ الشِّقَّة: وسیع وقفہ، وسیع خلا۔ بُعْدُ الصِّيت: شہرت، ناموری۔ بُعْدُ الصوت: شہرت، ناموری۔ بُعْدُ النظر: دور بینی، دور اندیشی۔ بَعْدُ: تب، پھر، اس کے بعد، بعد میں، بعد میں پھر، بعد از اں، ابھی تک۔ فیما بعد: بعد از اں، بعد میں۔ اما بعدُ: اب اپنے موضوع کی طرف لوٹتے ہوئے۔ هو بعدُ صغيرٌ: وہ محض یا صرف ایک چھوٹا لڑکا ہے، وہ ابھی تک چھوٹا ہے۔ لم يأتِ بعدُ: وہ ابھی تک نہیں آیا۔ بَعْدَ: (کے) بعد، کے علاوہ۔ بعدَ كَوْنِهِ: اس حقیقت سے قطع نظر کہ وہ...... ہے۔ بعدَ ذلك: بعد از اں، اس کے بعد، بعد میں، مزید بر آں۔ بعدَ ذاك: علاوہ از یں، مزید بر آں۔ بعدَ أنْ: کے بعد۔ بعدَ إذ و بَعدَ ما اور مِن بعدِما: (کے) بعد۔ سَفَهٌ مابَعْدَهُ سَفَهٌ: حماقت یا کند ذہنی کی انتہاء۔ بَعْدَئِذٍ: تب، اس کے بعد، بعد از اں، پھر، اس کے بعد۔ بَعِيد جمع بُعَدَاء و بُعُد و بُعْدان و بِعاد عن: سے دور۔ ــــ: دور، دور افتادہ، پرے کا، اپنے دائرہ اختیار سے باہر جا کر، دور رس، دور تک پھیلا ہوا، مکمل، جامع، دور، از کار، بعید از فہم، دور از قیاس، غیر معمولی، انوکھا، نرالا، عجیب، ناواقف، عجیب سا۔ ــــ عن: سے متضاد کا عکس، کا الٹ۔ ـ سے بے میل یا بے جوڑ۔ من بعید: دور سے، فاصلہ سے۔ منذُ عهدٍ بعيد: بہت عرصہ پہلے۔ بعيدُ الأثر: دور رس نتائج کا حامل۔ بعيد التاريخ: قدیم، دور زمانہ میں، تاریخ میں دور واپس جاتے ہوئے۔ بعيد الشأو: عالی منش، عالی ظرف، نڈر، بے خوف، منچلا دلیر، جوانمرد۔ بعيدُ الشِّقَّة: دور، بعید۔ بعيدُ الغَوْر: گہرا، بے پایاں، اتھاہ۔ بعيدُ المَدَى: طویل المسافت، دور مار، دور تک پھیلا ہوا، بہت بڑا، دور رس۔ بعيدُ النظر: دور بین، دور اندیش۔ بعيدُ المَنَال: بمشکل ممکن الحصول، جس تک پہنچنا دشوار ہو۔ ذَهَبَ بعيداً: بہت دور جانا، دور افتادہ ممالک میں جانا۔ تَطَلَّعَ إلى بعيد: دور نظر کرنا۔ بُعَيْدَ: کے تھوڑی دیر بعد، کے جلد بعد۔ أَبْعَد جمع أَبَاعِد: زیادہ دور، زیادہ فاصلہ پر، زیادہ وسیع، کم ممکن، زیادہ بعید از قیاس جمع أَبَاعِد: بہت دور کے رشتے دار۔ الشرق الأبعد: مشرق بعید۔ الأَبْعَد: غیر حاضر، غیر موجود (مہذب پیچیدہ کلام میں ایسے شخص کے لئے مستعمل ہے جس پر تنقید کی جارہی ہو یا جس پر کوئی الزام لگایا جا رہا ہو۔ نیز متکلم اور مخاطب کا ذکر کرتے ہوئے بھی استعمال کیا جاتا ہے)۔ أَبْعَادِيَة جمع أَبْعَادِيات: دیہی جاگیر، تعلقہ یا زمینداری۔ تَبْعِيد: جلاوطنی، دیس نکالا۔ بِعَاد: فاصلہ، دوری۔ مُبَاعَدَة: نااتفاقی کا بیج بونا، باہمی کشیدگی، باہمی رنجش۔ إبْعَاد: نکالنا، ہٹانا، جدائی، علیحدگی، اخراج، جلاوطنی، دیس نکالا، ترک وطن۔ تَبَاعُد: باہمی دوری، باہمی کشیدگی، باہمی رنجش۔ مُبْعَد: جلاوطن کیا ہوا۔ مُتَبَاعِد: الگ، جدا، علیحدہ، منفصل۔ فی فَتَراتٍ مُتَبَاعِدَة: طویل وقفوں پر یا میں۔ فی فترات متباعدة من الزمن: شاذ یا کبھی کبھار کے وقفوں پر، وقتاً فوقتاً۔ مُسْتَبْعَد: بعید از قیاس۔

بعر: ۱۔ بَعَرَ - بَعَراً الجملُ: اونٹ کا نو یا چار سال کا ہونا۔ البَعِير جمع بُعْران و أَبْعِرة و جمع الجمع أَبَاعِر و أباعير: نو سالہ یا چار سالہ اونٹ یا اونٹنی۔

۲۔ بَعَّرَ و أَبْعَرَ و تَبَعَّرَ المِعَى: انتڑی میں سے مینگنی نکالنا۔ البَعْر و البَعَر جمع أبعار واحد بَعْرَة جمع بَعَرات: مینگنی۔ المَبْعَر و المِبْعَر: مینگنی نکلنے کی جگہ۔

بعز: بَعْزَقَ بَعْزَقَةً ہُ: کو پراگندہ کرنا، بکھیرنا۔

○ مُبَعْزِق: فضول خرچ، مُسرف، مال اڑا دینے والا، بے دردی سے خرچ کرنے والا۔

بعض: ۱۔ بُعِضَ الرجلُ: مچھروں سے ستایا جانا۔ أَبْعَضَ المكانُ: جگہ کا بہت مچھروں والا ہونا، جگہ میں مچھروں کی بہتات وکثرت ہونا۔ صفت: بَعِض و مَبْعُوض۔ البَعُوض (ح): مچھر۔

۲۔ بَعَّضَ ہُ: کو جزء جزء کرنا، کے حصے بنانا۔ تَبَعَّضَ: جزء جزء ہونا، حصوں میں منقسم ہونا۔ بعضُ الشي جمع ابعاضُ الشيء: چیز کا ایک جزء یا حصہ، کبھی ایک فرد کے معنی میں آتا ہے۔ جیسے: بعض الليالي: یعنی ایک رات (ليلةٌ من الليالي)۔

○ بَعَّضَ ہ: کو ٹکڑوں یا حصوں میں تقسیم کرنا۔ تَبَعَّضَ: تقسیم ہونا، قابل تقسیم ہونا۔ بَعض: ٹکڑا، حصہ، ایک، کچھ، چند، تھوڑا سا، کا کچھ۔ بعضُ العلماء: علماء میں سے ایک یا کچھ علماء۔ رفعنا بعضهم فوق بَعضٍ: ہم نے ان میں سے کچھ کو دوسروں پر سرفراز کیا۔ البعض...... البعضُ الأخر: کچھ ......کچھ، چند...... دوسرے۔ بعضهم بعضا: ایک دوسرے، ہر ایک، باہمی طور پر، مشترکہ طور پر، دونوں طرف سے، آپس میں مل کر، باہمی طور پر۔ بعضه في بعض: ایک دوسرے میں، ایک دوسرے کے اندر۔ بعضَ الشيءِ: کسی حد تک، کسی قدر، تھوڑا سا، ذرا سا۔ مَاثَلَهُ بعضَ المماثلة: وہ اس سے کسی قدر یا کسی حد تک مشابہ تھا۔ منذ قرنٍ و بعض قرنٍ: کچھ اوپر سو سال سے۔ بَعُوض: (اسم جنس واحد بعوضة) مچھر، کنکی، گتی۔ تَبعِيض: تقسیم، حصہ، حصے کرنا، حصوں میں تقسیم کرنا، کسی حصہ میں رکھنا۔

بعط: ۱۔ بَعَطَ ۔ بَعْطًا الحيوانَ: جانور کو ذبح کرنا۔

۲۔ بَعَطَ ۔ بَعْطًا في الجهل و الشؤم: جہالت اور بدشگونی میں مبالغہ کرنا، زیادتی کرنا۔ اَبْعَطَ في الجهل: جہالت میں افراط کرنا۔ ــ فلانٌ: اپنے قد سے بڑھ جانا۔ ــ الرجلَ: کو اس کی طاقت سے زیادہ تکلیف دینا۔

بعق: ۱۔ بَعَقَ ۔ بَعْقًا الجملَ: اونٹ کو ذبح کرنا۔

۲۔ بَعَقَ ۔ بَعْقًا البئرَ: کنواں کھودنا۔ ــ بُعاقًا المطرُ الارضَ: موسلا دھار بر... بارش کا زمین کو شق کر دینا، تڑخا دینا۔ بَعَقَ الزقَّ: مشک پھاڑ دینا۔ تَبَعَّقَ و اِنْبَعَقَ و اِبْتَعَقَ السحابُ: بادل کا زور سے برسنا۔ ــ في الكلام: کلام شروع کرنا۔ البُعاق: تیز برسنے والا بادل۔

۳۔ البُعاق: چیخ، آواز کی سختی۔ مَبْعَقُ المفازة: بیابان کی فراخ وکشادہ جگہ۔

بعك: بَعِكَ ۔ بَعَكًا الجسمُ: جسم کا سخت اور کھردرا ہونا۔ بُعْكُوكَةُ الناس: لوگوں کے جمع ہونے کی جگہ۔ ــ الشرّ: فساد کا مرکز۔ ــ الصيف: موسم گرما کی گرمی۔

○ بُعْكُوكَة: کلب club، انجمن، بزم،

بعل: ۱۔ بَعَلَ ۔ بَعَالَةً و بُعُولَةً الرجلُ للمرأة: مرد کا عورت کا شوہر ہونا۔ ــ تِ المرأةُ: عورت کا شوہر والی ہونا۔ باعَلَ القومُ قوماً: ایک قوم کا دوسری قوم میں شادی بیاہ کرنا، رشتہ ناطہ کرنا۔ تَبَعَّلَتِ المرأة: عورت کا اپنے شوہر کی اطاعت کرنا۔ استبعَلَ الرجلُ للمرأة: مرد کا عورت کا شوہر ہونا۔ البَعْل جمع بُعُول و بِعَالٌ و بُعُولَة: شوہر۔ (بیوی کو بعل بھی کہتے ہیں اور بعلة بھی)۔ مالک، سردار۔ کہتے ہیں: من بعلُ هذه الناقة؟ اس اونٹنی کا مالک کون ہے؟ اس معنی کے پیش نظر کنعانی اور دیگر بت پرست اپنے سب سے بڑے معبود کو بعل کہا کرتے تھے۔

۲۔ بَعَلَ ہ ۔ بُعُولَةً على الرجل: کو سے روکنا۔ کا سے انکار کرنا۔

۳۔ بَعِلَ ۔ بَعَلاً بأمره: اپنے معاملہ میں حیران و ششدر ہونا اور نہ جاننا کہ کیا کرے۔ صفت: بَعِل مونث بَعِلَة۔

۴۔ اِسْتَبْعَلَ المكانُ: کسی جگہ کا بارانی ہونا۔ البَعْل من الأرض: بارانی زمین۔

۵۔ بَعْلَبَكّ: ایک شہر کا نام۔ نسبت کے لئے بَعْلَبَكِّي اور بَعْلِيّ کہا جاتا ہے۔

○ بَعْل: بعل نامی معبود۔ بارانی زمین یا پودے (بارش سے جن کی آبیاری ہوتی ہے)۔ ــ جمع بُعُول و بُعُولَة: مالک، شوہر۔ بَعْلَة: بیوی۔ بَعْلِيّ: بارانی (زمین) بارش کے پانی سے آبیاری کئے جانے والے پودوں، درختوں کا یا کے متعلق۔

○ بعلبك: مشرقی لبنان کا ایک شہر جسے ازمنہ گذشتہ میں Heliopolis کہا جاتا تھا۔

بعا: بَعَا يَبْعَى و يَبْعُو بَعْوًا و بَعَى يَبْعِي بَعْيًا: جرم و خطا کا مرتکب ہونا۔ ــ عليهم الشرَّ: لوگوں پر فساد و برائی برپا کرنا۔ ــ ہ بالعين: پر نظر بد لگانا۔ ــ الشيءَ: کو مستعار لینا۔

بغ: ۱۔ بَغَّ ۔ بَغًّا الدمُ: خون کا جوش میں آنا۔

۲۔ بَغْبَغَ بَغْبَغَةً البساطَ: فرش روندنا۔ المُبَغْبِغ: جلد باز، غیر واضح کلام کرنے والا۔

بغت: بَغَتَ ۔ بَغْتًا و بَاغَتَ ہُ: کے پاس اچانک آنا، ناگاہ آنا۔ بَغْتَةً، على بَغْتَةٍ: اچانک۔ کہا جاتا ہے: لستُ آمَنُ من بَغَتَاتِ العدو: میں دشمن کے آجانے سے بے خوف نہیں ہوں۔

○ بَغَتَ ۔ بَغْتًا و بَغْتَةً ہ: کے پاس غیر متوقع طور پر آنا، بے خبری میں نازل ہونا۔ بَاغَتَ بمعنی بَغَتَ۔ نیز بَاغَتَ ہُ: کو حیران کر دینا، بھونچکا کر دینا۔ اِنْبَغَتَ: بھونچکا ہونا، ششدر ہونا، ہکا بکا ہو جانا، متحیر ہونا، دہشت زدہ ہونا، خوف زدہ ہونا، دم بخود ہونا۔ بَغْتَةٌ: خلاف توقع بات، اچنبھا، حیرت انگیز واقعہ۔ بَغْتَةً و على بغتةٍ: اچانک، یکایک، حیرت انگیز طور پر، ایکا ایکی، دفعۃً۔ مُبَاغَتة: اچانک آمد، حیرت انگیز واقعہ، خلاف توقع بات، اچانک حملہ، چڑھائی۔

بغث: ۱۔ بَغِثَ ۔ بَغَثًا: سبزی مائل سفید ہونا، غبار آلود ہونا صفت: اَبْغَث مونث بَغْثاء۔ البُغاث جمع بِغْثان ("ب" کی تثلیث سے) (ح): سبزی مائل سفید رنگ کا ایک پرندہ جو گدھ سے قدرے چھوٹا اور اڑان میں سست ہوتا ہے۔ عرب کے اس قول کہ ان البُغاث بارضنا يستنسر کا معنی یہ ہے کہ ہمارے پڑوس میں رہ کر ذلیل وخوار بھی باعزت و باشرف ہو جاتا ہے۔ الأَبغَث جمع بُغْث و أباغِث (ح): ایک آبی پرندہ۔ البُغْثة: سبزی مائل سفیدی۔ البغثاء من الناس: لوگوں کا مخلوط گروہ۔ کہا جاتا ہے: دخلنا في البغثاء: ہم عام لوگوں کی جماعت میں داخل ہوئے۔

۲۔ بَغْثَرَ القومُ: لوگوں کا جوش میں آنا اور مخلوط ہونا۔ بَغْثَرَ ہُ: کو جدا جدا کرنا، متفرق کرنا۔ ــ ت نفسُهُ و تبغثرت: جی کا مالش کرنا، متلی ہونا۔ البَغْثَر: احمق۔

بغد: تَبَغْدَدَ: بغداد کی طرف منسوب ہونا، اہل بغداد سے مشابہت رکھنا۔

○ تَبَغْدَدَ: اینٹھ کر چلنا، اپنا بوجھ ادھر ادھر گرانا، تر و تازہ ہونا (بغدادی شخص کی طرح رویہ اختیار کرنا یا پیش آنا۔

بغداد: عراق کا دارالحکومت۔ بَغْدادِی جمع بغدادیون و بَغاوِدَة: بغداد کا باشندہ۔ شہری۔

بغر: ۱۔ بَغَرَ ـُ بُغُوراً النجمُ: ستارہ کا گرنا۔ ـَـ ت السماءُ: آسمان سے بارش برسنا۔ بُغِرتِ الارضُ: زمین پر بارش برسنا۔ البَغْر و البَغَر: بارش کی زور کی بوچھاڑ۔ کہا جاتا ہے: تفرَّقُوا شَغَرَ بَغَرَ: وہ چاروں طرف بکھر گئے۔ البَغْرة: پانی کی طاقت۔

۲۔ بَغِرَ ـَ بُغُرًا و بَغَراً: پانی پینا اور سیراب نہ ہونا یعنی پانی پی کر سیراب نہ ہونا۔ صفت بَغِر و بَغِير جمع بَغارَى و بُغارَى۔ البَغَر: پیاس جو نہ بجھے، نہ بجھنے والی پیاس۔

بغز: ۱۔ بَغَزَ ـَ بَغْزًا ہ: کو لاٹھی سے مارنا۔ البَغْز: سرعت حرکت، چستی۔ الباغِز: چست، اوباش، بدکار۔ الباغِزِيَّة: ریشم جیسا ایک قسم کا کپڑا۔

۲۔ البُوغاز جمع بَواغِيز: آبنائے (ترکی لفظ)۔

بغش: بَغَشَ ـُ بَغْشًا الصبى اِلى امه: بچہ کا رو کر ماں کے پاس جانا۔ ـَـ ت السماءُ: آسمان کا ہلکی بارش برسانا۔ بُغِشَتِ الارضُ: زمین پر ہلکی بارش ہونا، پھوار پڑنا۔ البَغْشة: ہلکی بارش، پھوار۔

○ بَغَشَتِ السماءُ: ہلکے چھینٹے پڑنا، ہلکی بوچھاڑ پڑنا۔ بَغْشَة: ہلکی بوچھاڑ، ہلکے چھینٹے (بارش کے)۔ بُغْشَة بمعنی بغشة۔ بُغاشة: میدے، انڈوں اور مکھن کی پیسٹری۔

بغض: بَغَضَ و بَغُضَ ـُ و بَغِض ـَ بَغاضَةً: دشمن جانا جانا، نفرت کیا جانا، جب آپ کہیں: ما اَبْغَضَهُ اِلَيَّ: تو آپ یہ بتاتے ہیں کہ وہ آپ کے نزدیک بہت ہی قابل نفرت ہے۔ بَغَّضَهُ اليه: کو کسی سے نفرت دلانا۔ اَبْغَضَهُ: سے دشمنی کرنا، نفرت کرنا۔ آپ کے ما اُبْغِضَنى له کہنے کا مطلب ہے: کہ آپ کسی کی نظر میں کس قدر مبغوض ہیں۔ تَبَغَّضَ اليه: سے دشمنی کرنا، نفرت کرنا۔ تَباغَضُوا: ایک دوسرے سے دشمنی رکھنا۔ البُغْض: دشمنی، نفرت۔ البَغِيض: سخت دشمنی رکھنے والا۔ البِغْضة: دشمنی رکھنے والے لوگ۔ ـــ والبَغْضاء و البَغاضَة: سخت دشمنی۔

○ بَغِضَ ـَ و بَغُضَ ـُ بُغْضًا و بَغاضَةً: ناپسندیدہ ہونا، نفرت کیا جانا، قابل نفرت ہونا، نفرت انگیز ہونا۔ بَغَّضَ ہ ل: کو کے لئے قابل نفرت بنانا۔ باغَضَ ہ: سے نفرت کرنا، سخت نفرت کرنا۔ اَبْغَضَ ہ: سے نفرت کرنا، سخت نفرت کرنا۔ تَباغَضَ: ایک دوسرے سے نفرت کرنا۔ بُغْض و بِغْضَة و بَغْضاء: نفرت۔ بَغِيض اِلى: کے نزدیک نفرت انگیز، قابل نفرت۔ بَغِيض: قابل نفرت، نفرت انگیز، کریہ۔ تَباغُض: باہمی نفرت۔ مَبْغُوض: نفرت کیا گیا، قابل نفرت، نفرت انگیز۔ مُبْغِض جمع مُبْغِضُون: نفرت کرنے والا۔ مُبْغَض: نفرت انگیز، قابل نفرت۔

بغل: بَغَلَهُم ـَ بَغْلاً: اولاد کو باپ کی طرف سے بدنسل یا بدقوم بتانا، دوغلا ٹھہرانا۔ بَغَّلَ: بمعنی بَغَلَ۔ ـ فى المشى: چلنے میں تھک جانا، عاجز ہونا۔ البَغْل جمع بِغال و اَبْغال مونث بَغْلَة جمع بَغَلات و بِغال (ح): خچر۔ البَغَّال: خچر والا، خچر ہانکنے والا۔

○ بِغالُ القَنْطَرة: پل کے ستون۔

بغم: ۱۔ بَغَمَ ـِ ـُ بُغُومًا و بُغامًا و تَبَغَّمَتِ الظبيةُ: ہرن کا بہت دھیمی آواز سے بولنا، صفت: باغِمَة و مَبْغُوم۔ باغَمَهُ: کے ساتھ نرم آواز سے باتیں کرنا۔ البُغام: ہرن کی آواز۔

۲۔ بَغَمَ ـِ بُغامًا تِ الناقةُ: اونٹنی کا اپنی آواز منقطع کرنا۔ ـــ الرجلُ صاحبَه: اپنے ساتھی سے غیر واضح بات کرنا۔

۳۔ البُغْمة جمع بُغَم: عورتوں کا ہار (ترکی لفظ)۔

بغو: ۱۔ بَغا ـُ بَغْوًا عليه: پر ظلم و زیادتی کرنا۔ صفت: بَغُوٌ ـ الشىءَ: کو غور سے دیکھنا۔ البَغْوَة (ز): کچا پھل۔ ـ من النبات: شگوفہ جو سفید نکلا ہو۔

۲۔ بَغُونيا (ن): رنگدار پھولوں والا ایک پودا جو گرم علاقوں میں آرائش کے لئے اگایا جاتا ہے۔

بغى: ۱۔ بَغَى يَبْغِى بُغاءً و بُغْيًا و بُغًى و بُغْيَةً و بِغْيَةً الشىءَ: کو طلب کرنا، کا طالب ہونا، کو چاہنا۔ اَبْغاهُ الشىءَ: کو چیز کا طالب بنانا، کو کی طلب میں مدد دینا۔ کہا جاتا ہے: اَبْغِنِى ضالَّتِى: میری گمشدہ چیز کی تلاش میں میری مدد کرو۔ اِنْبَغَى: سہل اور آسان ہونا۔ کہا جاتا ہے: لاينبغى لك أن تفعل ذلك: تمہارے لئے ایسا کرنا لائق و مناسب نہیں (اس فعل کا ماضی تقریبا غیر مستعمل ہے)۔ اِبْتَغَى و تَبَغَّى الشىءَ: کو طلب کرنا، کا طالب ہونا۔ اِسْتَبْغَى الشىءَ: کو طلب کرنا، کا طالب ہونا۔ ـــ القومَ فبغَوه او بَغَوا له: لوگوں سے طلب کرنے میں مدد چاہنا، اور لوگوں کا اس کی مدد کرنا۔ البُغْيَة و البِغْيَة و البَغِيَّة و البُغاء: مرغوب و مطلوب شے۔ المَبْغَى و المَبْغاة: طلب کی نوعیت، طلب کی جگہ۔ کہا جاتا ہے: بَغَيتُ المالَ من مَبْغاتِهِ: میں نے مال کو مناسب ڈھب اور جگہ سے تلاش کیا۔ جیسے کہتے ہیں: اتيتُ الامر من مَأتاتِهِ: میں نے کام کو مناسب طریقہ سے کیا۔

۲۔ بَغَى ـِ الرجلُ: حق سے ہٹ جانا۔ ـ عليه: پر دست درازی کرنا، ظلم و تعدی کرنا۔ صفت: باغٍ جمع بُغاة و بُغْيان۔ تباغى القومُ: بعض کا بعض پر ظلم و تعدی کرنا۔ البَغْى: ظلم، قصور، نافرمانی۔ ضرب المثل ہے: البَغْىُ مَرتَعُهُ وَخِيم: ظلم کی پرورش گاہ مہلک ہے۔

۳۔ بَغَى ـِ: نافرمانی کرنا۔ ـَـ ت الأمةُ: لونڈی کا زنا کرنا۔ باغَت بغاءً و مُباغاةً الامةُ: زنا کرنا۔ البَغِىّ جمع بَغايا: زانی اور فاجر عورت، زنا کار اور فاحشہ عورت۔

۴۔ بَغَى ـِ تِ السماءُ: آسمان کا سخت بارش برسانا۔ البَغْى: بہت بارش۔

۵۔ بَغَى ـِ الجرحُ: زخم کا سوج جانا، خراب ہونا، پیپ سے بھر جانا۔ البَغْى: خرابی۔ کہا جاتا ہے: بَرِئَ جُرحُهُ على بَغْىٍ: زخم تو مندمل ہو گیا مگر اندر خرابی موجود ہے۔

۶۔ بَغايا۔ مفرد بَغِيَّة۔ بغايا الجيش (ا ع): فوج کے ہراول دستے۔

○ بَغَى ـِ بُغاءً ہ: کو ڈھونڈنا، تلاش کرنا، مانگنا، چاہنا، کے لئے خواہش یا تمنا ہونا، کی خواہش کرنا، کو حاصل کرنا چاہنا، کی آرزو کرنا، کی تمنا رکھنا۔ ـ بَغْيًا على: پر ظلم کرنا، سے غیر منصفانہ برتاؤ کرنا، کو کچلنا، کی شرمناک بے حرمتی کرنا۔ ـ: زنا کرنا، زنا کاری کرنا، غیر منکوحہ عورت سے زنا کرنا، ناجائز طور پر جنسی تعلقات رکھنا۔ يَنْبَغِى: یہ ضروری ہے، خاطر خواہ، پسندیدہ یا مرغوب ہے، یہ مناسب ہے، موزوں ہے، برمحل ہے، ٹھیک، واجب، معقول، درست یا صحیح ہے، زیبا ہے، یہ ہونا چاہئے۔ ينبغى لَهُ: یہ اس پر واجب، لازم یا فرض ہے، یہ اسکے لئے مناسب ہے۔ ينبغى عليه: اس کو کرنا پڑے گا، اس کو کرنا ہوگا، اس کو چاہئے۔ اِبْتَغَى ہ: کو ڈھونڈنا، تلاش کرنا، چاہنا، ڈھونڈنا، کی خواہش کرنا، کی آرزو کرنا، کی تمنا کرنا، کے لئے محنت کرنا، جانفشانی کرنا، کا متمنی ہونا، کے لئے

جدو جہد کرنا۔ بَـغْـي: ظلم، حقوق پر چھاپہ مارنا، (کی) خلاف ورزی، ناانصافی، سخت توہین، انتہائی ظلم۔ بَغِي جمع بَغَايا: طوائف، رنڈی، کسبی۔
بُـغْيَة: جس کی آرزو کی جائے، خواہش، آرزو، تمنا۔
بُـغْيَةَ: کے مقصد سے، کی غرض سے۔ بِـغَـاء: عصمت فروشی، بدکاری، رنڈی پن۔ بُـغَـاء: خواہش، خواہش کرنا، آرزو، تمنا، کوشش۔ مَـبْـغًـى جمع مَبَاغٍ: چکلا، رنڈی کا مکان، طوائف کا گھر۔
مَـبَـاغٍ: خواہشات، آرزوئیں، تمنائیں، مطلوبہ چیز یا بات، جس چیز یا بات کی کمی ہو، مفقود چیز یا بات، جس چیز کی طمع ہو۔ اِبْـتِـغَـاء: خواہش، آرزو، تمنا۔
ابتغاءَ: کی غرض سے۔ باغٍ جمع بُغَاة: خواہش مند، طامع، جدو جہد کرنے والا، ظلم و ستم کرنے والا، توہین کرنے والا، خلاف ورزیاں کرنے والا، بے انصاف، ظالم، جابر فرمانروا، غاصب حکمران۔
مُبْـتَـغًـى: وہ مقصد جس کی آرزو یا تمنا ہو، (عروج حاصل کرنے کی) تمنا، خواہش آرزو، کوشش، جدو جہد، سعی، دوڑ دھوپ۔

○ بَفْتَة: چھینٹ، سفید سوتی کپڑا۔

○ بِفتِيك: بڑے گوشت کا قتلہ beefsteak۔

بقّ: ا۔ بَقَّ ۔ بَقًّا و بُقُوقًا النبتُ: نباتات کا اگنا، پھوٹنا۔ ــ الماءَ من فيه: پانی منہ سے بزور پھینکنا۔
٢۔ بَقَّ ۔ بَقًّا الجرابَ: بوری پھاڑنا، چیرنا۔
٣۔ بَقَّ ۔ بَقًّا لنا العطاءَ: بخشش کو (ہمارے لئے) وسیع کرنا۔ ــ مالَه: مال بکھیرنا۔ ــ بَقًّا و بُقُوقًا و اَبَـقَّـتِ السمـاءُ: آسمان کا لگاتار بارش برسانا، موسلادھار بارش برسانا۔ ــ تِ المرأةُ: عورت کا کثیر الاولاد ہونا۔ ــ علی القوم: سے بہت بک بک کرنا، بہت بکواس کرنا۔ بَـقَّـقَ مـالَـه: مال کو بکھیرنا۔ أَبَـقَّ ولـد فـلان: بہت اولاد والا ہونا۔
البَقَاق و البَقَاقَةُ من الرجالَ: بہت بکواسی آدمی، بکو۔
٤۔ بَقَّ ۔ بَقًّا و بُقُوقًا البيتُ: گھر میں بکثرت کھٹمل ہونا۔ بَـقَّـقَ و أَبَـقَّ البيتُ: گھر میں بکثرت کھٹمل ہونا۔ البَقُّ واحد بَقَّة (ح): کھٹمل۔
٥۔ البقاق: گھر کا ردی اور ناکارہ سامان۔
٦۔ بَـقْبَـقَ بَـقْـبَـقَةً الرجلُ: بہت بک بک کرنا۔ ــ الكـوزُ فی الماء: پانی میں ڈوبتے وقت کوزے کا بک بک کرنا۔ ــ تِ القـدر: ہانڈی کا ابلنا۔
البَـقْـبَـاق: باتونی، بکواسی۔ کہا جاتا ہے: رجـلٌ لقلاق بقباق: بہت بک بک کرنے والا آدمی۔

○ بَقّ: (اسم جنس واحد بقّة): کھٹمل۔ شـجـرة البَقّ: بوقیذار (elm) بَقَّ ۔ بَقًّا: بافراط نکلنا۔ بَقَّاق: بکواسی، باتونی، بکو، بچوں کی سی باتیں کرنے والا۔
بَـقْـبَـقَ بقبقَةً: (پانی کا) قلقل کرنا، گڑگڑ کرنا، غرغر بہنا، بڑبڑانا، سرسر بہنا، بچوں کی سی باتیں کرنا، بک بک کرنا، چڑ چڑ باتیں کرنا۔ بَـقْـبَـاق: بـمـعـنـی بَقَّاق۔ بَقْبُوقَة: (کھال، جلد کا) چھالہ، آبلہ۔

بـقـج: البُقْجَة: کپڑے وغیرہ کی گٹھری، گٹھر، پوٹلی، بقچہ، پلندہ، بنڈل۔

بـقـد: بَقْدُونس (ن): ایک قسم کی نبات۔ اجمود جیسی ایک چیز، جس کی پتی خوشبودار ہوتی ہے۔ اجوائن خراسانی۔

بـقـر: ا۔ بَـقَـرَ ۔ بَـقْـرًا ہ: کو پھاڑنا، کھولنا، وسیع کرنا۔
أَبْقَرَ المرأةَ عن جينها: عورت کا پیٹ چیر کر اس کا بچہ نکالنا۔ اِبْـتَـقَـرَ: پھٹنا، کھلنا، وسیع ہونا، وسط سے پھٹ جانا، شق ہو جانا۔ البَـقِـير من النُوق: وہ اونٹنی جس کا پیٹ چاک کر کے بچہ نکالا گیا ہو۔
٢۔ بَقِرَ ۔ بَقَرًا: کمزور نظر والا ہونا، بمشکل دیکھنا۔
٣۔ تَبَقَّرَ الرجلُ: وسیع العلم اور کثیر المال ہونا۔
٤۔ بَـقَـر (اسـم جـنـس واحد بَقَرة (مذکر و مونث دونوں کے لئے) جمع بَقَرات و بَقَر و بُقُر و اَبْقُر و اَبْـقَـار و اَبَـاقِـر و اَبَـاقِير (ح): گائے، بیل۔
بـقـر وحشی (ح): نیل گائے، جنگلی گائے، ہرن، پہاڑی بکرا، آہو، غزال، چکارا، مرگ، جنگلی گدھا۔
بقرُ الماء: گائے کی شکل کی مچھلی۔ عيونُ البقر: ایک قسم کا انگور۔ جـوعُ البـقـر: سخت بھوک۔
البَـقَّـار: گائے والا، گائے کا چرواہا۔ البـاقِـر و الباقور و البَيْقُور: گایوں کا گلہ، ریوڑ (اسم جمع)۔
فتنة باقِرَة: الفت مٹانے والا بڑا صدمہ۔ البَقِيرَة و البَقِير: عورتوں کا بغیر آستین والا قمیص۔ البُقَر و البُـقَّـاری: جھوٹ، مصیبت۔ کہا جاتا ہے: جَـاءَ فلانٌ بالصُقَر و البُقَر او الصُقَّاری و البُقَّاری: فلاں شخص جھوٹ اور مصیبت لایا۔ البُقَّيری: بچوں کا ایک کھیل۔

○ بَقَرَ ۔ بَقْرًا ہ و أَبْقَرَ ہ: کو پھاڑ کر کھول دینا، کاٹ کر زور سے کھولنا، کاٹ کر کھول دینا۔ بَـقَـر: (اسم جنس واحد بقرہ): بیل، گائے، ڈھور ڈنگر، مویشی جمع بقرات: گائے۔ بَقَرِی: بیل کی طرح، ڈنگر جیسا، گوکا۔ بَقَّار جمع بَقَّارَة: گائے چرانے والا، گوالا، چرواہا۔

بـقـس: البَقْس واحد بَقْسَة (ن): ایک جنگلی درخت جس کی لکڑی قیمتی ہوتی ہے۔
٢۔ البقسمات: کیک کی ایک قسم (فارسی لفظ)۔

○ بَـقْـس: صندوق، پیٹی، بکس، بکسا، صندوق بنانے کی لکڑی۔

○ بُقْسُمات: بسکٹ، رس (بسکٹ)، توس کے بسکٹ جو خوب سیکے ہوئے ہوں۔

○ بُقْشَة: یمن کا تانبے کا سکہ۔

○ بـقشيـش جـمـع بقاشيش: بخشیش، انعام، ٹپ، مالی تحفہ یا ہدیہ۔

بقط: ا۔ بَقَطَ ۔ بَقْطًا متاعَه: سفر کے لئے اپنا سامان جمع کرنا۔
٢۔ بَقَطَ ۔ بَـقْطًا الشيءَ: کو متفرق کرنا۔ ــ فلانًا بستـانَـه: کو اپنا باغ تہائی یا چوتھائی پیداوار کی شرط پر دینا۔ بَـقَّـطَ الشـيءَ: کو بکھیر دینا، کو متفرق کرنا۔
البَـقَـط: متفرق جماعت، کاٹتے وقت گری ہوئی کھجور۔ البُقْطة: زمیں کا ایک حصہ۔
٣۔ بَـقَّـطَ ہ فی الجبل: کو پہاڑ پر چڑھانا۔ تَبَـقَّطَ الشيءَ: کو تھوڑا تھوڑا کر کے لینا۔ ــ الخبرَ: خبر کو تھوڑا تھوڑا حاصل کرنا۔

بقع: ا۔ بَقَعَ ۔ بَقْعًا و بَقَّعَ: جانا۔ آپ کہتے ہیں: ما ادری این بقع؟: میں نہیں جانتا کہ وہ کہاں چلا گیا۔
اِنْبَقَعَ: تیز جانا۔
٢۔ بَقِعَ ۔ بَقَعًا فلانٌ بالشيءِ: پر اکتفا کرنا۔
٣۔ بَقِعَ ۔ بَـقَـعًا الطيرُ: پرندہ کا مختلف رنگوں والا ہونا صفت: اَبْـقَـع مونث بَقْعاء جمع بُقْع۔ اُبْتُقِعَ لَـونُـهُ: خوف یا غم سے کسی کا رنگ متغیر ہو جانا۔
اُمْتُقِعَ: میم سے فصیح تر ہے۔ الأبْقَع مونث بَقْعاء جمع بُقْع: سیاہ و سفید داغوں والا۔
٤۔ بَقِعَ ۔ بَقَعًا المستسقی: پانی مانگنے والے، کے جسم پر پانی گرنے سے اس کے کچھ اعضاء کو تر کر دینا۔
بَقَّعَ الثوبَ: کپڑے کو رنگتے وقت اس میں سفید سفید داغ چھوڑ دینا۔ تَبَـقَّـعَ: کپڑے میں رنگتے وقت سفید سفید داغ رہ جانا۔ تَبَـقَّـعَتِ الثيـابُ: کپڑوں کا بھیگ کر جگہ جگہ سے گیلا ہونا۔
٥۔ البُقْعَة و البَقْعَة جمع بقاع و بُقَع: ٹکڑا، زمین کا ایک خطہ یا قطعہ، مرتبہ۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ حسنُ البـقـعة عند الامير: فلاں شخص حاکم کے ہاں اچھا مرتبہ رکھتا ہے۔ البُـقْـعَة جـمـع بِـقـاع و بُقَع: دلدل۔ البَـقِـيـع: مختلف درختوں کی جڑوں والی جگہ۔ ابنُ بقيع: کتا۔ البَاقِعَة جمع بَوَاقِع بـاقِـع کا مونث: پرندہ جو شکار ہونے کے ڈر سے دلدلوں کا رخ کرے، زیرک شخص جسے فریب نہ دیا جا

المَبَانِی: عمارتیں۔

۲۔ بَنَی - الرجلَ: سے بہتر سلوک کرنا۔ اِبتَنَی الرجلَ: سے بہتر سلوک کرنا، پر احسان کرنا۔

۳۔ بَنَی - الطعامُ بدنهُ: کھانے کا بدن کو فربہ کرنا۔

۴۔ بَنَی - علی کلامِهِ: کے کلام کی نقل کرنا۔

۵۔ بَنَی - علی أهلِهِ و بأهْلِهِ ای عروسِهِ: پہلی رات بیوی کے پاس جانا۔ اِبتَنَی علی اهله و بها ای عروسه: پہلی رات شوہر/ بیوی کے پاس جانا۔ اِستَبْنَی الرجلُ: دلہن لانا، شادی کرنا۔

۶۔ بَنَی۔ الکلمةَ: کلمہ کو مبنی بنانا، لفظ کو اس کا صیغہ دینا۔ البِنیَةُ فی الکلمة: لفظ کا صیغہ اور مادہ جس سے اسے بنایا جائے جیسے مضارع سے امر کا صیغہ بنانا۔ حروف المبانی: حروف تہجی۔

۷۔ تَبَنَّی ہ: کو بیٹا بنانا، کو متبنی بنانا۔ اِبتَنَی الرجلُ: بیٹوں والا ہونا۔ الابن جمع بُنُون و ابْنَاء مونث اِبنَةَ: بیٹا۔ تصغیر: بُنَیَّ نسبت: اِبنِیّ اور بَنَوِیَ ابنُ بَطنِه: اپنے پیٹ کی فکر میں ہی رہنے والا۔ ابن جلا: مشہور آدمی۔ ابن ذُکَاء: صبح۔ ابن السبیل: مسافر۔ ابن الطود: صدائے بازگشت۔ ابن لیلِها: بڑے کام والا۔ ابن یومِه: وہ شخص جو صرف آج ہی کی سوچے، کل کی نہیں۔ البُنُوَّة: فرزندی، بیٹا ہونا۔ الإبنُم: بیٹا، میم زائد ہے مبالغہ کے لئے۔ اعراب میں نون میم کے تابع رہتا ہے۔ البِنت جمع بَنَات: بیٹی نسبت: بِنتِیّ و بَنَوِی۔ بنتُ الارض: کنکری۔ ــــ الشفة: کلمہ، لفظ۔ ــــ العنقود او الکرم: شراب۔ ــــ العین: آنسو۔ ــــ الیمن: قہوہ۔ بناتُ الارض: چھوٹے دریا، چھوٹی ندیاں۔ ــــ اللیل و بنات الصدر: افکار۔

۸۔ بِنت جمع بنات القنصل (ن): ایک قسم کی نباتات، اسکی ٹہنیوں پر لمبے پتے لگتے ہیں، گرم آب و ہوا یا بحر ابیض متوسط میں اگائی جاتی ہیں۔ ان کا اصل وطن میکسیکو ہے۔ ــــ وَرْدَان اَوصرصُور (ح): حشرات الارض کی ایک قسم۔ بناتُ نعش الکُبرَی (فلك): وہ سات ستارے جو قطب شمالی کے پاس دکھائی دیتے ہیں اور اسی طرح بنات نعش الصغریٰ بھی۔ النجمة القطبية قطب ستارہ۔

۹۔ البِنَاية: شرف۔ البِنیَة (ف ج): فریم (تصویر کا)۔ البوانی (ع ا): سینہ کی پسلیاں، اونٹنی کی ٹانگیں۔ بُنَیَّات الطریق: بڑی سڑک سے نکلنے والے چھوٹے راستے۔ دَعْ بنیات الطریق: بڑے کام کو سنبھالو اور مکر وفریب کو چھوڑو۔

○ بَنَی - بِنَاءً و بُنیَاناً و اِبتَنَی ہ: کو بنانا، تعمیر کرنا، کھڑا کرنا، نصب کرنا۔ ــــ ہ علی: کو پر بنانا، کو مستقبل بنیادوں پر استوار کرنا، قائم کرنا، پر ٹیک لگانا، کو پر مبنی کرنا۔ ــــ بها یا علیها: عورت سے خلوت صیحہ کرنا۔ بُنِیَ علی: پر مبنی ہونا، پر بنا ہوا ہونا، پر ٹیک لگانا۔ بَنَی کلمةً علی: لفظ کو مبنی بنانا۔ تَبَنَّی ہ: کو بیٹا بنانا، کو متبنی بنانا۔ ــــ ہ: کو اختیار کرنا، قبول کرنا۔ بِنَاء: عمارت، تعمیر، تنصیب، ڈھانچہ، ڈھانچ، بناوٹ ساخت، نظام، انتظام، بندوبست۔ جمع اَبنِیَة: عمارت ڈھانچہ، ڈھانچ، شاندار عمارت۔ اعادةُ البناء: دوبارہ تعمیر۔ البناءُ الحُرّ: فری میسن نظام free masonry۔ بناءً علی: کے مطابق، کی بنیاد پر، کی بنا پر، کیوجہ سے، کے باعث، کی سند سے۔ بناءً علی هذا: اس لئے، چنانچہ، لہذا، بدیں وجہ، اس طرح، یوں۔ اس حد تک، اتنا۔ بِنَائی: تعمیری، ترکیبی، تعبیری، تفسیری، عمارت کا، عمارتی، ساخت یا بناوٹ کے متعلق۔ بِنیَة و بُنیَة جمع بِنًی و بُنًی: تعمیر، ساخت، بناوٹ، نظام، انتظام، بندوبست۔ بِنیة: وضع، بناوٹ، ساخت، انسان کی کاٹھی، چوکٹھا، مزاج یا ذہن کی حالت، ڈھانچہ، تصویر کا چوکٹھا یا خانہ، جسمانی ساخت، جسم، طبعی یا فطرتی ساخت، سیرت، بناوٹ یا خصلت۔ ضعیف البِنیة: نازک ساخت کا۔ صحیح البنية: صحت مند ساخت کا، مضبوط اور درست جسم والا، صحیح کاٹھی کا، صحت مند۔ سلیم البِنیَة: صحت مند، صحت مند و مضبوط اور درست جسم اور کاٹھی والا۔ قَوِیُّ البِنیَة: ہٹا کٹا، قوی ہیکل۔ بَنَّاء جمع بَنَّاؤُون: بنانے والا، تعمیر کنندہ، معمار، تعمیری۔ بَنَّاحُرّ: فری میسن (freemason)۔ بِنَایَة جمع بِنَایَات: عمارت، تعمیر، شاندار عمارت۔ بُنیَان: عمارت، تعمیر، تنصیب، شاندار عمارت، جسم کی ساخت، جسم، قد و قامت۔ مَبنَی: عمارت، تعمیر، تنصیب، ساخت، بناوٹ، شاندار عمارت، شکل، بنیاد۔ الرأیُ و المَبنَی: مضمون اور شکل۔ بَان: بنانے والا، تعمیر کرنے والا۔ مَبنِی: بنا ہوا، نصب کیا ہوا، تعمیر کیا ہوا۔ ــــ علی: پر استوار شدہ، پر مبنی، پر ٹیک لگایا ہوا۔ ــــ: مقررہ، قائم شدہ، نا قابل گردان، غیر صرفی۔

○ بنیو: حمام، ٹب (نہانے کا)۔

بَها: بَهَأَ - و بَهِیَ - و بَهُؤَ - بَهْأً و بَهَاءً و بُهُوءاً لَهُ: کو سمجھنا۔ کہا جاتا ہے: مابَهَأْتُ له و مابَأَهْتُ له: میں اس کو نہیں سمجھا۔ ــــ و اِبتَهَأَ به: سے مانوس ہونا۔ بَهَأَ - بَهْأً و أَبْهَأَ البیتَ: گھر کو سامان سے خالی کرنا۔

بهت: ۱۔ بَهَتَ - بَهْتًا ہ: کو اچانک پکڑ لینا۔ بَهِتَ - و بَهُتَ - و بُهِتَ بَهْتًا و بَهَتًا: ہکا بکا رہ جانا، حیرانی سے خاموش اور دم بخود ہونا۔ بَهَّتَ و بَاهَتَ ہُ: کسی پر جھوٹ بول کر ہکا بکا کر دینا۔ البَهُوت جمع بُهُت: جھوٹ بول کر سامع کو حیران و ششدر کرنے والا۔ البَهِیتَة: حیرانی۔

۲۔ بَهَتَ - بَهْتًا و بُهْتَانًا ہ: پر بہتان لگانا، تہمت لگانا صفت: بَهَّات و بَهُوت جمع بُهُت۔ بَاهَتَ الرجُلُ: بہتان لگانا۔ البَهِیتَة و البُهت و البُهتان: جھوٹ، بہتان۔

○ بَهِتَ - و بَهُتَ - ؛ بُهِتَ بَهْتًا: حیران ہونا، ششدر رہنا، حیرت میں پڑ جانا، متعجب ہونا، متحیر ہونا، حواس باختہ ہو جانا، چونکنا، گھبرا جانا، الجھ جانا، شبہ یا پریشانی میں پڑ جانا، گومگو میں مبتلا ہو جانا، شش و پنج میں پڑ جانا، بے زبان یا گونگا ہو جانا۔ بَهِتَ - ہ: کو حیران و ششدر کرنا، حیرت میں ڈال دینا، متحیر کرنا، حواس باختہ کرنا، چونکا دینا، گومگو میں مبتلا کرنا، شش و پنج میں ڈالنا، چکرا دینا، بدحواس کر دینا۔ ــــ بُهتَاناً ہُ: کو بدنام کرنا، پر تہمت لگانا، کے نام کو بٹہ لگانا، پر عیب لگانا، کو رسوا کرنا۔ بَاهَتَ ہ: پر اچانک آ جانا، نازل ہونا، کو چونکا دینا، پریشان کرنا، چکرا دینا، بدحواس کر دینا، کو گومگو میں رکھنا، شش و پنج میں ڈالنا، حیران و ششدر کرنا۔ أَبْهَتَ ہ: کو یکا یک آ لینا، یکا یک آ کر گھبرا دینا، ششدر کرنا، حیرت میں ڈالنا، حیران کرنا، متعجب کرنا، متحیر کرنا، حیران کرنا۔ اِبْتُهِتَ: بمعنی بَهِتَ و بَهُتَ و بُهِتَ۔ بُهت و بُهتان: جھوٹ، جھوٹا الزام، تہمت۔ بَهْتَة: تعجب، حیرت، اچنبھا، تحیر، پراگندگی، بوکھلاہٹ، پریشانی، گھبراہٹ، حیرانی، بدحواسی، بے ہوشی، مدہوشی۔ بَاهِت: پیلا، ہلکا زرد، دھندلا، زرد، بے رونق، ماند پڑا ہوا، مرجھایا ہوا، ماند، پھیکا، اڑا ہوا (رنگ)، حیران و پریشان، متحیر، الجھن میں مبتلا، شبہ یا پریشانی میں پڑا ہوا، ششدر، ہکا بکا، سہما ہوا، خوف زدہ۔ مَبْهُوت: حیران و پریشان، الجھن، شبہ یا پریشانی میں مبتلا، ششدر، ہکا بکا، سہما ہوا، خوف زدہ، گومگو کی حالت میں، شش و پنج میں مبتلا سراسیمہ۔

بهج: ۱۔ بَهَجَ - بَهْجًا و أَبْهَجَ ہُ: کو خوش کرنا، مسرور کرنا۔ بَهِجَ - بَهَجًا به: پر خوش و مسرور ہونا

صفت: بَهِج و بَهِيج۔ اِبْتَهَجَ و تَبَهَّجَ و تَبَاهَجَ و اِسْتَبْهَجَ بِه: پر یا سے خوش ہونا، مسرور ہونا۔ البَهْجَة: سرور، خوشی، خوشی کا ظہور۔ البَهِج: مسرور، خوش۔

۲۔ بَهُجَ - بَهَاجَةً و بَهْجَاناً: خوبصورت ہونا صفت: بَهِيج مونث مِبْهَاج۔ بَهَّجَ ہٗ: کو خوبصورت بنایا۔ بَهَّجَ اللّٰهُ وَجْهَهٗ: اللہ تعالیٰ نے اس کا چہرہ خوبصورت بنایا۔ بَاهَجَ ہٗ: کا خوبصورتی میں مقابلہ کرنا اور فخر کرنا۔ أَبْهَجَ و تَبَاهَجَ المكانُ: جگہ کا سرسبز و شاداب ہونا۔ تَبَهَّجَ: خوبصورت ہونا۔ البُهْجَة: خوبصورتی، سرسبزی و شادابی، تر و تازگی۔

○ بَهِجَ - ب: کے بارے میں خوش ہونا، پر خوش و مسرور ہونا، سے محظوظ ہونا۔ بَهُجَ: خوبصورت ہونا، حیرت انگیز دکھائی دینا۔ أَبْهَجَ ہٗ: کو خوش کرنا۔ اِبْتَهَجَ ب: کے بارے میں خوش ہونا، سے محظوظ ہونا۔ بَهْجَة: شان و شوکت، چمک دمک، آب و تاب، خوبصورتی، حسن، جمال، کروفر، رونق اور شان، خوشی، مسرت، سرور، شاندار درخشانی۔ بَهْجَةُ الأَنظار: آنکھوں کی فرحت خوشگوار منظر یا نظارہ۔ بَهِيج و بَهِج: پرشکوہ، شاندار، خوبصورت، خوش، مسرور، شاداں، راحت بخش، مسرت بخش۔ مَبَاهِج: خوشیاں، مسرتیں، تفریحات، شاندار چیزیں، شان و شوکت، شان و شکوہ، چمک دمک، آب و تاب۔ کروفر، رونق اور شان۔ مَبْهَجَة: خوشی کا لمحہ۔ مُبْهِج: خوشگوار، دلکش، دل فریب، دل ربا، پسندیدہ مرغوب، راحت بخش، مسرت بخش۔ مُبْتَهِج: خوش، مسرور۔

بہر: ۱۔ بَهَرَ - بَهْراً ہٗ: پر غالب آنا، فضیلت میں سبقت لیجانا۔ ــ الرجُلُ: اپنے ہم عمروں پر فوقیت لیجانا۔ ــ القمرُ: چاند کی روشنی کا ستاروں کی روشنی پر غالب آنا۔ ــت فلانةٌ النساءَ بَهْراً و بُهُوراً: عورتوں پر حسن میں غالب آنا۔ بَاهَرَہٗ مُبَاهَرَةً و بِهَاراً: کا فخر میں مقابلہ کرنا۔ أَبْهَرَ: عجیب کام کرنا۔ البَهَار: خوبصورتی، حسن جمال۔

۲۔ بَهَرَتِ - بَهْراً و بُهُوراً الشمسُ: سورج کا روشن ہونا۔ تَبَهَّرَتِ السحابةُ: بادل کا چمکنا۔

۳۔ بَهَرَ - بَهْراً فلاناً: پر بہتان لگانا۔ أَبْهَرَ: متلون الاخلاق ہونا۔ اِبْتَهَرَ: کوئی کام کرنے کا جھوٹا دعویٰ کرنا۔ ــ ہٗ: پر سچا عیب لگانا۔

۴۔ بَهَرَ - بَهْراً فلاناً: کو ہنپا دینا۔ بُهِرَ و انْبَهَرَ: سخت دوڑ کے باعث ہانپنے لگنا۔ صفت: بَهِير و مَبْهُور۔ اِنْبَهَرَ: کسی بات کی کوشش میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھنا۔ اِبْتَهَرَ: پوری پوری کوشش کرنا۔ البُهْر: ہانپنا۔ کہا جاتا ہے: بُهْراً لَهٗ: اس کے لئے ہلاکت ہو۔ البَهِيرَة جمع بَهَائِر: موٹے سرین والی شریف عورت جو چلنے میں تھک جائے اور ہانپنے لگے۔

۵۔ أَبْهَرَ: مفلسی کے بعد غنی ہو جانا۔ تَبَهَّرَ الإناءُ: برتن کا بھر جانا۔

۶۔ أَبْهَرَ: گرمی میں داخل ہونا۔ اِبْتَهَرَ السيفُ: تلوار کا دو ٹکڑے ہو جانا۔ اِبْهَارَّ الليلُ او النهارُ: رات یا دن کا آدھا ہونا۔ البُهْرَة من المكان و الزمان: جگہ کا اور زمانہ کا وسط۔

۷۔ اِبْهَارَّ علینا اللیلُ: (ہم پر) رات کا دراز ہونا۔ ــ و اِسْتَبْهَرَ اللیلُ: رات کا بہت تاریک ہونا۔

۸۔ البَهَار (ن): ایک خوشبودار پودا جس کو عَيْنُ البقر یا بَهَارُ البرّ بھی کہتے ہیں۔ البُهار: بت، ابابیل، دھنی ہوئی روئی سفید مچھلی۔ الأَبْهَر: پیٹھ (کہا جاتا ہے: فلانٌ شديد الأَبْهَر فلاں شخص مضبوط پیٹھ والا ہے)۔ گردن کی شہ رگ۔ ذو أَبْهَرِيه: پیٹ والا۔ الأَبْهَران (ع ا): دل سے نکلنے والی دو رگیں جن سے شرائین شاخ در شاخ ہوگئی ہیں۔ ما زال یراجعه الالم حتی قطع أبهره: اسے تکلیف ہوتی رہی یہاں تک کہ تکلیف نے اس کو ہلاک کر ڈالا۔ البَاهِرَة (ن): خاردار پتوں والا ایک پودا جو ایک دوسرے سے لپٹ کر سایہ پیدا کرتے ہیں، آرائش کے لئے اگایا جاتا ہے، ساری عمر میں ایک بار پھول لگتے ہیں۔

○ بَهْدَلَ ہٗ: کی توہین کرنا، سے کمینے پن کا اور حقارت آمیز سلوک کرنا، کو بے نقاب کرنا، کا مذاق اڑانا، کو اضحوکہ بنانا۔ تَبَهْدَل: توہین کیا جانا، حقارت آمیز سلوک کیا جانا، بے نقاب ہونا، اضحوکہ بننا۔ بَهْدَلَة: توہین، گالی، انتہائی ظلم، شرمناک بے عزتی، کمینگی، فرسودگی، عامیانہ پن، بے مزگی، بے کیفی۔ مُبَهْدَل: جس پر ظلم کیا گیا ہو، مصیبت زدہ، جس کے ساتھ بدسلوکی کی گئی ہو۔

○ بَهَرَ - بَهْراً و أَبْهَرَ: چمکنا، دمکنا۔ ــ ہٗ/ ہ: کو چندھیانا، خیرہ کرنا، چندھیا دینا، گھیرے میں لے لینا۔ شیءٌ یبهر الأبصار: خیرہ کن، چندھیا دینے والی چیز، ناقابل برداشت چیز۔ بُهِرَ: ہانپنا، سانس پھول ہوئی ہونا۔ اِنْبَهَرَ: چندھیا جانا، اندھا ہو جانا، اندھے پن کا شکار ہونا، سانس پھول جانا۔ اِبْتَهَرَ ب: کو ابھار کر فخر سے دکھانا، کی نمود و نمائش کرنا، کی شان دکھاتے پھرنا، کو نمایاں کرنا، کو خیرہ کن روشنی میں پیش کرنا۔ بَهَرَ ب: سے فریب خوردگی، خیرگی۔ بُهْر: مشکل سے سانس لینا۔ بُهْرَة: چندھیا جانا، خیرہ ہو جانا، خیرگی۔ بُهْرَة: وسط، درمیان۔ في بُهْرَةِ ــ: کے درمیان، کے دوران میں۔ أَبْهَر: زیادہ چمکدار، زیادہ شاندار، زیادہ پرشکوہ۔ أَبْهَر: رگ جان، شہ رگ۔ بَهَار جمع بَهَارات: گرم مسالہ۔ اِبْتِهَار ب: کا خیرہ کن مظاہرہ یا نمائش۔ بَاهِر: خیرہ کن، شاندار، چمکدار۔ مَبْهُور: ہانپتا ہوا، پھولی سانس والا۔

بهرج: ۱۔ بَهْرَجَ الدماءَ: حق خون باطل کرنا، خون مباح کرنا۔ ــ المكانَ: کو رفاہ عام کے لئے رکھنا۔ مَكانٌ بَهْرَجٌ: رفاہ عام کی جگہ، وقف کی جگہ۔ تَبَهْرَجَ المكانُ: چراگاہ کا رفاہ عام کے لئے ہونا۔

۲۔ بَهْرَجَ بهم الدليلُ: راہ نما کا لوگوں کو سیدھے راستے سے ہٹ کر دوسرے راستے لیجانا۔ البَهْرَج: باطل، ردی۔ (لؤلؤ بَهْرَجٌ: ردی موتی): کھوٹا درہم۔

۳۔ تَبَهْرَجَت المرأةُ: عورت کا بناؤ سنگار کرنا۔ ــ: تکبر کرنا۔

○ بَهْرَجَ بَهْرَجَةً: سجانا، آرائش کرنا، آراستہ کرنا، سج دھج کرنا، سنوارنا، مرصع کرنا۔ ــ ہٗ: کو دھوکے میں ڈالنے والی چمک دینا، کو نظر فریب بنانا۔ ــ ہ: گواہ کو جھوٹا قرار دے کر مسترد کرنا۔ ــ ہ: کسی چیز کو ملمع کر کے پیش کرنا، کو جعلی بنانا۔ تَبَهْرَجَ: سجنا، آراستہ ہونا، سنورنا، بناؤ سنگار کرنا، بہترین لباس پہننا، جعلی ہونا۔ بَهْرَج: جعلی نقلی، بناوٹی، کھوٹا، مصنوعی، نکما، ناقص، بے کار، برا، جعلی روپیہ، بھڑک دار، گھٹیا سجاوٹ، سستی بناؤ سنگار کی چیزیں، ردی چیز، فضول شے، سستا مال۔ بَهْرَجة: خالی خولی نمائش، ٹیپ ٹاپ، دکھاوا یا تماشہ، کھوکھلی شان و شوکت۔ بَهْرَجَان: بھڑکدار، گھٹیا سجاوٹ۔ مُبَهْرَج: بھڑکیلا، بھڑکیلا اور بھونڈا، بھڑکدار اور بھدا، زرق برق۔ مُرَصَّع مزین، بڑی زیبائش والا، دکھاوے کا شوقین، فضول، بے کار، بیہودہ، سستا، بھدا، بھونڈا، بدنما، بدذوق، بے ذوق۔

○ بَهْرِيز: یخنی، شوربہ، آبجوش، ماء اللحم۔

بهرم: ۱۔ بَهْرَمَ بَهْرَمَةً شعرَه: بالوں کو مہندی سے رنگنا۔ تَبَهْرَمَ: مہندی سے سرخ ہونا۔ البَهْرَم: حنا، مہندی۔ ــ و البَهْرَمَان: زردی رنگ کا رنگنے کا

مسالہ۔ البَهْرَمَة: کلی کے شگوفے۔

۲۔ البَهْرَمَة: اہل ہند کی عبادت، برہمنوں کی عبادت۔

بهز: بَهَزَ ـ بَهْزًا و أَبْهَزَہ: کو سختی سے ہٹانا، پر غالب آنا۔ المِبْهَز: سختی سے ہٹانے والا۔

بهش: ا۔ بَهَشَ ـ بَهْشًا اليه: کے پاس خوش خوش آنا، کا مشتاق ہونا۔ البَهْش من الرجال: شگفتہ پیشانی والا آدمی۔

۲۔ بَهَشَ ـ بَهْشًا بيده اليه: لینے کے لئے کی طرف ہاتھ بڑھانا۔ ـ للبكاء: رونے کے لئے تیار ہونا۔ ـ عنه: کی چھان بین کرنا۔

۳۔ تَبَهَّشَ القومُ: لوگوں کا جمع ہونا۔

۴۔ البَهْش: ترگوگل جو ایک درخت کا پھل ہے۔ البَهْشِيَّة (ن): ایک جنگلی درخت جس کی لکڑی عمدہ ہوتی ہے اور دستے وغیرہ بنانے کے کام آتی ہے۔

بهص: بَهْصَلَ و تَبَهْصَلَ: کپڑے اتار کر جوئے میں بازی پر لگانا۔ بَهْصَلَ القومَ من مالهم: کو ان کے مال سے نکالنا۔

بهظ: ا۔ بَهَظَ ـ بَهْظًا و أَبْهَظَ هُ الحملُ او الامرُ: کو حمل یا کام کا بوجھل کرنا اور مشقت کا سبب بننا۔ البَاهِظَة: مشقت واذیت کا باعث۔ جس سے مشقت یا اذیت پیدا ہو (مؤنث)، مصیبت۔ المَبْهُوظ: طاقت سے زیادہ تکلیف دیا ہوا۔ القِرنُ المبهوظ: مغلوب ساتھی یا مدمقابل۔

۲۔ ابْهَظَ حوضةً: کا حوض بھرنا۔

○ بَهَظَ ـ بَهْظًا ہ: پر ظلم کرنا، کو بوجھ تلے پیس ڈالنا، (کام کا یا بوجھ کا) پر زیادہ بوجھ ڈالنا۔ أَبْهَظَ ہ: بمعنی بَهَظَ ہ۔ بَاهِظ: بھاری، سخت یا مار ڈالنے والا، صبر آزما، تکلیف دہ، حد سے زیادہ، فزوں از حد، بہت زیادہ، بہت ہی، بے انداز، مہنگا، گراں، گراں بہا، قیمتی، بیش قیمت۔

بهق: البَهَق: جسم پر سفید داغ جو برص کا نہ ہو۔ بَهَق الحجر (ن): کائی سے مشابہ چٹانوں پر پھوٹنے والی ایک قسم کی گھاس۔

○ بَهَق: ایک قسم کی کائی، جلدی مرض، داد، کھجلی، کھاج، کوڑھ کی ایک نرم شکل۔

بهل: ا۔ بَهَلَ ـ بَهْلاً ہ اللّٰہُ: پر اللہ تعالیٰ کا لعنت بھیجنا۔ بَاهَلَ بعضُهُم بعضاً: ایک دوسرے پر لعنت بھیجنا۔ تبَهَّلوا و تَبَاهلوا: ایک دوسرے پر لعنت بھیجنا۔ اِبْتَهَلَ الرجلان: ایک دوسرے پر لعنت کرنا۔ البَهلة و البُهلَة: لعنت۔

۲۔ بَهَلَ ـ و أَبْهَلَ ہ: کو ترک کرنا، چھوڑ دینا۔ بَهَلَ ـ و استَبْهَلَ الوالي رعيّتَه: حاکم کا رعایا کو آزاد چھوڑ دینا کہ جو چاہے کرے۔ بَهِلَت ـ بَهَلاً الناقةُ: اونٹنی کے تھن کھول کر بچہ کو دودھ پینے دینا۔ البَاهِل جمع بُهْل و بُهَّل من النوق: وہ اونٹنی جس کے تھنوں پر کوئی بندش نہ ہو۔ ــــ: بے ہتھیار نہتا، لاٹھی کے بغیر چرواہا، بغیر کسی کام کے آنے جانے والا۔

۳۔ اِبْتَهَلَ إلى اللّٰه: اللہ تعالیٰ سے بعجز وانکساری دعا کرنا۔ البُهْلُول جمع بَهَالِيل: جامع الفضائل سردار، بہت ہنسانیوالا۔

۴۔ البَهْلَوان: رسی پر چلنے والا نٹ۔

○ بَهَلَ ـ بَهْلاً ہ: پر لعنت بھیجنا، کو بد دعا دینا۔ تَبَهَّلَ و تَبَاهَلَ: ایک دوسرے پر لعنت بھیجنا، ایک دوسرے کو بد دعا دینا۔ اِبْتَهَلَ (إلى اللّٰه): سے عاجزی سے دعا کرنا، التجا کرنا۔ اِبْتِهَال: دعا، التجا۔ بَاهِل جمع بُهَّل: آزاد۔ بُهْلُول جمع بَهَالِيل: مسخرہ، بھانڈ، نقال، بے وقوف۔

○ بَهْلَوان جمع بَهْلَوانات: بازی گر، نٹ، رسی پر ناچنے والا، رسی پر چلنے والا۔ بَهْلَوانِي: بازی گرانہ۔ حرکات بهلوانية: بازی گری، مضحکہ خیز حرکات، لا اُبالی پن، بازی گر کی کود پھاند، اچھل کود۔ طيران بهلواني: ہوائی بازی گری، کرتبوں والی اڑان، پرواز۔

بهم: ا۔ بَهَمَ بالمكان: کسی جگہ اقامت پذیر ہو کر وہیں رہ پڑنا۔ أَبْهَمَ هُ عن الأمر: کو سے روکنا، ہٹانا۔

۲۔ بَهَّمَ البَهْمَ: (گائے، بھیڑ، بکری) کے بچے کو ماں سے جدا کر کے اکیلے چرانا۔ البُهْم و البَهْم و البِهَام: واحد بُهْمة و البَهْمَة: (گائے، بھیڑ بکری کا) بچہ۔ البَهِيمة جمع بَهَائِم: خشکی و تری کا ہر چوپایہ، سوائے درندوں اور پرندوں کے۔

۳۔ أَبْهَمَ المكانُ: جگہ کا بُہمی اُگانا۔ البُهمى (ن): جو جیسا پودا۔

۴۔ أَبْهَمَ الباب: دروازہ بند کرنا۔ ــــ الامرَ: کو چھپانا۔ تَبَهَّمَ و اِستَبْهَمَ الامرُ عليه: پر معاملہ مشتبہ ہونا، دشوار و مشکل ہونا۔ اُسْتُبْهِمَ عليه: شور مچنے کی وجہ سے گفتگو نہ کر سکنا۔ البُهَم: مشکل امور۔ البُهْمَة جمع بُهَم: سخت و مشکل کام: وہ بہادر جس پر کسی ہمسر کا بس نہ چلے۔ البَهِيمة: ہر وہ جانور قوت گویائی سے محروم ہو۔ المُبْهَم (مفع): امرٌ مُبْهَمٌ: انجان بات۔ كلامٌ مُبْهَم: غیر معروف کلام۔ طريق مُبْهَم: بے دیکھا بھالا راستہ۔ حائط مُبْهَم: بے دروازہ دیوار۔ الأَبْهَم جمع بُهْم: گونگا۔

۵۔ البُهْمَة جمع بُهَم: چٹان۔ البَهِيم جمع بُهُم و بُهْم: سیاہ، کالا۔ کہا جاتا ہے: فرسٌ بَهِيم: یک رنگا گھوڑا۔ ليلٌ بَهِيم: ساری تاریک رات۔ الإبهام جمع أَبَاهِم و أَبَاهِيم: انگوٹھا۔ (مونث ہے کبھی مذکر بھی استعمال ہوتا ہے)۔

○ أَبْهَمَ ہ: کو غیر واضح بنانا، دھندلا بنانا، مشکوک بنانا، مشتبہ بنانا، ناقابل فہم بنانا۔ تَبَهَّمَ اِستَبْهَمَ على: پر غیر واضح ہونا، مشکوک و مشتبہ ہونا، ناقابل فہم ہونا، ذو معنی یا مبہم ہونا۔ بَهْمَة: بھیڑ کا بچہ، برہ، بھیڑ یا مینڈھا۔ بَهِيم: کالا سیاہ، کالا بھجنگ۔ بَهِيمَة جمع بَهَائِم: جانور، چوپایا، جمع؛ ڈھور ڈنگر، مال مویشی، چوپائے گائے بیل، (بڑے) پالتو جانور۔ بَهِيمِي: حیوانی، بہیمانہ، حیوانوں کا سا، گاؤدی، گھامڑ۔ بَهِيمِيَّة: حیوانیت، سنگدلی، نفسانیت، وحشیانہ پن، بے دردی، ہوس پرستی۔ اِبْهَام: اغلاق، گم نامی، اندھیرا، تاریکی، اخفا، ابہام، مبہم بات۔ اِبْهَام جمع اَبَاهِيم: انگوٹھا، بڑی انگشت پا۔ بَاهِم: بڑی انگشت پا۔ مُبْهَم: غیر واضح، دھندلا، مشکوک، مشتبہ، تاریک، مخفی، پوشیدہ، پراسرار، مبہم۔ عددٌ مُبْهَم: قائم بالغیر نمبر۔ الاسم المُبْهَم: اسم اشارہ۔

بهن: تَبَهْنَسَ: اترا کر پھرنا، کلول کرنا، اکڑ کر چلنا، اترانا، اکڑنا۔

بها: بَهَا ـ بَهَاءً: حسین، خوش شکل ہونا، ظریف ہونا۔ صفت: بَهِيّ مونث بَهِيَّة۔ ـ ہ: پر خوبصورتی میں غالب آنا۔

○ بَهَا ـ و بَهُوَ ـ و بَهِيَ ـ بَهَاءً: خوبصورت ہونا۔ بَاهَى ب: سے میں مقابلہ کرنا۔ ـ ب: پر فخر کرنا، مغرور ہونا، کی ڈینگ مارنا، بڑ ہانکنا، شیخی بگھارنا۔ ـ ہ ب: سے کی ڈینگ مارنا۔ تَبَاهَى: ایک دوسرے سے مقابلہ کرنا۔ ــ ب: پر فخر کرنا۔ بَهْو جمع أَبْهَاء: ہال (کمرہ)، بیٹھک، دیوان خانہ، استقبال کرنے کا ہال۔

بهي: ا۔ بَهِيَ ـ بَهَاءً: حسین ہونا، ظریف ہونا۔ صفت: بَهِيّ مونث بَهِيَّة۔ بَاهَاهُ في الحسن: پر خوبصورتی میں غالب آنا۔ بَاهَاهُ في الحسن: سے حسن و خوبی میں مقابلہ پر فخر کرنا۔ ابْهَى: خوبصورت چہرے والا ہونا۔ اِبْتَهَى به: پر فخر کرنا۔

تَباهُوا: باہم فخر کرنا۔

۲۔ بَهِي ۔ بَهِيَ البيتُ: ویران ہونا، خالی ہونا۔ بَهَّي البيتَ: گھر کو کشادہ کرنا۔ أَبْهَي البيتَ: کو غیر آباد چھوڑنا۔ ـــ الخيلَ: گھوڑے کو جنگ کے کام میں نہ لینا۔ ـــ الاناءَ: برتن کو خالی کرنا۔ البَهْو: گھروں اور خیموں کے سامنے کی وہ جگہ جو مسافروں اور مہمانوں کی فرودگاہ ہو، ملاقات کا کمرہ جمع اَبْهاء و بُهُوّ و بُهِيّ۔

○ بَهِيّ: خوبصورت، شاندار، عظیم الشان، گراں قدر، بیش بہا، آراستہ پیراستہ، پرتکلف، عالیشان، چمکدار، شعاع افشاں، نور افشاں، تابندہ، فروزاں۔ بَهائِي: بہائی (بہائی مذہب سے متعلق جمع بَهائيون: بہائی، بہائی مذہب کا پیروکار۔ أَبْهَي: زیادہ شاندار، زیادہ روشن، زیادہ تاباں، زیادہ چمکدار۔ مُباهاة و تَباهٍ: غرور، تکبر، شیخی، ناز، گھمنڈ، نخوت، لاف زنی، ڈینگ، خودستائی۔

باء: ا۔ باءَ يَبُوءُ بَوْءًا اليه: کی طرف لوٹنا۔ ـــ ه و به: کو لوٹانا۔ ـــ بالحق او بالذنب: حق یا گناہ کا اقرار کرنا۔ أَباءَ الشيءَ و بالشيء اليه و عليه: کو کی طرف لوٹانا، کسی چیز کو کسی شخص کو لوٹانا۔

۲۔ باءَ فلانٌ بفلان بَوَاءً: کے بدلہ میں قتل کیا جانا۔ کہا جاتا ہے: دمٌ بَواءُ دمٍ: خون خون کے برابر ہے۔ بُؤْ به: ان میں سے ہو جا جو اس کے عوض میں مارے جائیں گے۔ بجیر سے مہلہل کا کہنا اسی معنی میں جس میں اس نے کہا تھا: بُؤْ بشسعِ نعلِ كُلَيب: کلیب کے جوتے کے تسمے کے برابر ہو جا۔ الشِّسع: درمیانی انگلی اور ساتھ والی انگلی کے درمیان جوتے کا تسمہ ہے۔ أَباءَ القاتلَ بالقتيل: قاتل کو مقتول کے بدلہ میں قتل کرنا۔ تَباوَأَ الشيئان: دو چیزوں کا برابر ہونا۔ اِسْتَباءَ القاتلَ بالقتيل: قاتل کو مقتول کے بدلہ میں قتل کرنا۔

۳۔ بَوَّأَ الرمحَ نحوه: نیزہ کسی کی طرف سیدھا کرنا، تاننا۔ ـــ ه و له منزلاً: مکان کو کسی کے لئے تیار کرنا اور اس کو وہاں ٹھہرانا۔ ـــ المكانَ: کسی جگہ اترنا، ٹھہرنا۔ أَباءَ بالمكان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ ـــ ه منزلاً و في المنزل: کو گھر میں اتارنا۔ تَبَوَّأَ المكانَ و به: کسی جگہ اقامت اختیار کرنا۔ اِسْتَباءَ المنزلَ: کسی مکان میں اقامت اختیار کرنا، اقامت پذیر ہونا۔ البَاءَة و البِيئة و المَبْوَأ و المَباءَة: گھر، مکان، سرائے۔

۴۔ أباءَ منه: سے بھاگنا۔

۵۔ البِيئَة: حالت۔ کہا جاتا ہے: انه حسن البِيئَة: وہ اچھی حالت والا ہے۔ المبيئة من الحاجات: شدید ضرورت۔ البُوَاء (ح): بڑا سانپ۔

○ باءَ ـ بَوْءًا: لوٹنا، دوبارہ آنا۔ ـــ ب: کے ساتھ واپس آنا، کو واپس لانا، کو لانا، حوالے کرنا۔ بَاءَ بالفشل یا باء بالخيبة: ناکام ہونا۔ بَوَّأَه/ل ه: میں کے لئے جگہ یا جائے سکونت فراہم کرنا، کو کسی جگہ میں رکھنا، رہائش دینا۔ بَوَّأَ مكاناً: کسی جگہ میں رہنا ٹھہرنا قیام کرنا۔ أَباءَه ه: کے لئے کسی جگہ جائے سکونت مہیا کرنا۔ ـــ ب: میں رہنا، رہائش پذیر ہونا، اقامت اختیار کرنا۔ تَبَوَّأَ ه: کسی جگہ اقامت پذیر ہونا۔ ـ مركزاً: جگہ پر قبضہ کرنا۔ ـ مقاماً: کسی منصب یا مقام پر رہنا، لگا رہنا۔ ـــ مكاناً: زیادہ تائید و حمایت حاصل کرنے لگنا، عام طور پر مقبول ہو جانا۔ تَبَوَّأَ العرشَ: تخت نشین ہونا۔ تَبَوَّأَ الحكمَ: برسر اقتدار آنا، اقتدار حاصل کرنا۔ بِيئَة جمع بيئات: رہائش گاہ، سکونت، جائے بود و باش، وطن، نشست، صورت حال، ماحول، گرد و نواح، گرد و پیش، سماجی ماحول، گھر، کسی جانور یا پودے کا اصلی علاقہ۔ مَباءَة: آنے کی جگہ، رہائش، سکونت، مسکن، قیام گاہ، فرودگاہ، مکان۔ تَبَوُّء تبوء العرش: تخت نشینی۔

باب: ا۔ بَابَ ـ بَوْبًا له: کا دربان ہونا۔ تَبَوَّبَ الرجلَ: کو دربان بنانا۔ الباب جمع أَبْوَاب و بيبان: دروازہ۔ البِوابَة: دربانی، دربانی کی تنخواہ۔

۲۔ بَوَّبَ الكتابَ: کتاب کو ابواب پر تقسیم کرنا۔ الباب من الكتاب: کتاب کا باب۔

۳۔ البَابَة جمع بابات في الحساب و الحدود: غایت، انتہاء، شرط، قسم، خصلت۔ کہا جاتا ہے: هذا شيء من بابتك: یہ چیز تمہارے موزوں و مناسب ہے۔ بابات الكتاب: کتاب کی سطریں۔

○ بَوَّبَ ه: کو قسموں میں تقسیم کرنا، ٹولیوں میں ترتیب دینا، کو باقاعدہ ترتیب دینا، کی درجہ بندی کرنا، کی قسم مقرر کرنا۔ باب جمع ابواب و بيبان: دروازہ، گیٹ، راستہ، گزرگاہ، داخلہ، باب، فصل، قسم، سیکشن، کالم، سرخی، عنوان، گروہ، گروپ، ٹولی، ڈرجہ، جنس، مرتبہ، زمرہ، میدان، خیال اور عمل کا میدان۔ باب المندب: جنوب مغربی عرب اور افریقہ کے درمیان آبنائے۔ الباب العالي: باب عالی، دربار خلافت، سلطنت عثمانیہ۔ على الأبواب:

قریب، نزدیک، قریب الوقوع، سر پر کھڑا، نازل ہونے والا۔ فَتَحَ باباً جديداً: نیا راستہ کھولنا۔ نیا امکان دستیاب کرنا۔ فُتِحَ بابُ: شروع ہونا۔ قَفَلَ بابَ الشيء: کو ختم کرنا، بند کرنا۔ مِن باب الفضل: بطور نوازش۔ مِن باب أَوْلَى: مزید دلیل کے ساتھ۔ في هذا الباب: اس معاملہ کے بارے میں، اس کے متعلق۔ مِن باب الضرورة أنّ: یہ ضروری ہے کہ۔ ليسَ هذا مِن باب الصُّدفة: یہ اتفاقی مطابقت نہیں، یہ زمانی مطابقت نہیں۔ كان مِن باب یا دخل في باب: کے متعلق ہونا، کے زمرہ میں آنا۔ فريدٌ في بابه: اپنی قسم میں منفرد۔ طلع على باب الله: اپنی روزی کمانا۔ بَابَة جمع بَابَات: قسم، نوع، زمرہ۔ بَوَّاب جمع بَوَّابون: دربان۔ بِوَابَة: دربانی۔ بَوَّابَة جمع بَوَّابات: (بڑا) پھاٹک۔ بَوَّابَة القَنْطَرة: نہر کی سطح اونچی نیچی کرنے والا دروازہ۔ تَبْوِيب: ابواب میں تقسیم، درجہ بندی، گروہ بندی، باقاعدہ ترتیب، ابواب یا دفعات میں ترتیب۔ مُبَوَّب: گروہوں میں مرتب شدہ، زمروں میں ترتیب دیا ہوا، درجہ بندی کیا ہوا۔

○ بوبلين: پاپلین Poplin۔

○ بُوبِينَة: ریل Spool, real۔

بوت: ا۔ البُوت (ن): خاردار، سفید اور گلابی پھولوں کے رنگ کا چھوٹا یا متوسط اونچائی کا درخت جو معتدل علاقوں میں بکثرت پایا جاتا ہے۔

۲۔ البوتاس (ك): پوٹاش۔ البوتاسيوم (ك): پوٹاشیم Potassium۔

۳۔ البوتاز (ك): گیس جو گھروں میں ایندھن کے طور پر بکثرت استعمال ہوتی ہے۔

۴۔ البُوتَقَة و البُودَقَة: کٹھالی (فارسی لفظ)۔

○ بوتقة: کٹھالی، سخت آزمائش، نازک موقع۔ في بوتقة الزمان: زمانہ کی کٹھالی میں۔

باث: باثَ ـ بَوْثًا و أباثَ و اِبْتاثَ الشيءَ و عن الشيء: کو تلاش کرنا، کا مطالعہ کرنا، کا جائزہ لینا، کی تحقیقات کرنا۔ ـــ الترابَ: مٹی کو متفرق کرنا۔ ـــ المكانَ: جگہ کھود کر اس میں مٹی ملانا۔ ـــ الرمادَ: راکھ بکھیرنا۔ اِسْتَباثَ الترابَ: مٹی نکالنا۔ کہا جاتا ہے: ترك دارهم حُوثَ بُوثَ: ان کے گھروں کو چوپایوں کے کھروں اور ٹاپوں سے کھدوا کر ویران اور خراب کر دیا۔

باج: ا۔ باجَ ـ بَوْجًا الشرُّ فلاناً و عليه: کسی

پر مصیبت آپڑنا، گرنا، نازل ہونا۔ اِنباجت علیھم الدواھی: لوگوں پر مصیبتوں کا ٹوٹ پڑنا۔ البائجة جمع بَوائِج: مصیبت۔

۲۔ باجَ ے بَوْجًا البرقُ: بجلی کا چمکنا۔ اِنْباجَ و تَبَوَّجَ البرقُ: زور سے چمکنا۔

۳۔ باجَ ے بَوْجًا البعیرُ: اونٹ کا تھکنا۔

۴۔ الباج دیکھئے ہاج۔

○ بُوجِیہ جمع بُوجِیات: سپارک پلگ spark -plug۔

باح: ۱۔ باحَ ے بَوحًا و بُؤوحًا و بُؤوحةً الشيءُ: ظاہر ہونا، مشہور ہونا۔ ـــ الیه بالسِرِّ: سے بھید ظاہر کرنا۔ أَباحَ السِرَّ: بھید ظاہر کرنا۔ البَواح: کھلم کھلا۔ کہا جاتا ہے: فَعلَهٗ بَواحًا: اس نے اس کو کھلم کھلایا، دن دیہاڑے کیا۔ البَـؤوح: دل کی باتیں کھول کر رکھ دینے والا۔

۲۔ اباحَ الشيءَ: کو جائز ٹھہرانا۔ اِسْتَباحَ الشيءَ: کو جائز بنانا یا جائز شمار کرنا، کو کرنے کی جسارت کرنا، جرأت کرنا، (خطرناک کام) کا بیڑا اٹھانا۔ ـــ القومَ: قوم کی بیخ کنی کرنا۔ الإباحی: گناہوں کو خود کرنے والا اور دوسروں کو اس بات کی اجازت دینے والا اور واجب فرائض کو ترک کرنے اور دوسروں کو اس کی اجازت دینے والا، آوارہ، عیاش، اوباش، جسے روکا نہ گیا ہو، فوضوی، نراجی، دہریہ، لامذہب، آزاد خیال۔

۳۔ البَاحة جمع بُوح: پانی یا اس کی بڑی مقدار، نخلستان، گھر کا صحن، آنگن۔ باحةُ الطریق: راستہ کا بیچ۔ البُوحَی: پچھاڑا ہوا۔ کہا جاتا ہے: ترکھم بَوْحَی: اس نے ان کو پچھاڑے ہوئے چھوڑا۔

○ باحَ ے بَوْحًا: (راز) کا معلوم ہوجانا، کھل جانا، فاش ہونا، ظاہر ہونا، افشا ہونا، قبل از وقت معلوم ہونا۔ ـــ الی و ل: کو بھید معلوم ہوجانا، پر بھید کھل جانا، ظاہر ہوجانا، افشا ہوجانا۔ اَباحَ ہ/ب: کو ظاہر کرنا، کا انکشاف کرنا۔ ـــ ہ/ب ل: سے کسی بات کو ظاہر کرنا، کا انکشاف کرنا۔ ـــ ہ: کو چھوڑنا، ترک کرنا، کو عوامی ملکیت بنانا، کو بے وارث قرار دینا۔ ـــ ہ ل: کو کسی چیز کی اجازت دینا، کو کے لئے چھوڑنا، کو کچھ کرنے دینا۔ ـــ ہ: کا جواز پیش کرنا، کی توجیہ کرنا۔ اِستَباح ہ: کو ظاہر کرنا، دکھانا، کو عوامی ملکیت سمجھنا، بے وارث سمجھنا، کو معقول شکار شمار کرنا، کو جائز اور روا سمجھنا، قانون کے مطابق جائز سمجھنا۔ ـــ حُرمَتَهٗ: کی عزت کو نقصان پہنچانا۔ ـــ ہ: پر قبضہ کرنا، پر قابض ہونا، کا مالک بن بیٹھنا، کو مال غنیمت کے طور پر لینا، کو ضبط کرلینا، زبردستی لے لینا۔ استباح دمَهٗ: کو جلاوطن کرنا، کے سر سے قانون کا سایہ اٹھالینا۔ بَوح: (راز) کا افشا، وہ چیز جس کا اعتراف، اقبال یا اظہار کیا جائے، اعتراف گناہ۔ بُوح: چوڑی اور کھلی جگہ، صحن، ہال۔ باحة جمع باحات: وسیع اور کھلی جگہ، کھلی جگہ، صحن، ہال، چوک، چھوٹا شاپنگ سنٹر۔ اِباحِیّة: سماجی قیود سے آزادی، آوارگی، بدکاری، اوباشی، فوضویت۔ مُباح: جس کی اجازت دی گئی ہو، قانونا، قانون کے مطابق جائز، ہر ایک کے لئے کھلا، جس کی ہر ایک کو اجازت ہو، آزاد، بے قدر، بے مالک، ایسا کام جس کے لئے نہ تو انعام ہونا نہ سزا۔ جمع مُباحات۔ ایسے کام جن کے لئے نہ تو انعام ہو نہ سزا۔

باخ: باخَ ے بُؤوخًا اللحمُ: گوشت کا خراب ہونا۔ ـ بَوْخًا: تھک جانا۔ کہا جاتا ہے: عدا حتی باخ: وہ دوڑا یہاں تک کہ تھک گیا، دوسرے لفظوں میں وہ دوڑ دوڑ کر تھک گیا۔ ـــ الحرُّ و الغضبُ و النارُ: حرارت کا سرد ہونا، غصہ کا فرو ہونا، آگ کا بجھنا۔ أَباخَ النارَ: آگ کو بجھانا۔ اسی سے ہے: أبخ عنك الظهيرة: ٹھہرو یہاں تک کہ دوپہر کی گرمی ختم ہوجائے۔

○ بوخ: باخَ ے بوخًا: گھٹنا، کم ہونا، کم ہوجانا، عام سطح پر آجانا، فرو ہوجانا، (آگ کا) بجھ جانا؛ مرجھانا، سوکھنا، خشک ہونا، زرد ہوجانا، رنگ اڑنا۔ (گوشت) کا خراب ہوجانا۔ بَـوَّخَ ہ: کو خراب کرنا۔ بُواخ: تبخیر، سانس باہر نکالنا، گیس چھوڑنا، بھاپ، بخار (جمع بخارات)۔ تَبْوِیخ النکتة: کسی کہانی کی اصل بات کو بگاڑنا۔ بَایِخ: بگڑا ہوا، برا، پھیکا، بے لطف، بے مزہ، باسی (نیز باسی یا بے لطف مذاق)۔

○ بُوخارست: ایک شہر کا نام Bucharest۔

○ بُودرَة: پاؤڈر (فرانسیسی لفظ)۔

○ بُودَقة جمع بَوادِق: کٹھالی، سخت امتحان۔

○ بُوذا: بدھ، مہاتما بدھ (ایک مذہب کا بانی)۔
بُوذی: بدھ مذہب کا پیرو، ایک بدھ۔ بُوذِیَّة: بدھ مت۔

باذ: باذَ یَبُوذ بَوْذًا: محتاج ہونا، متواضع ہونا۔

بار: ۱۔ بارَ ے بَوْرًا و بَواراً تِ السوقُ او السلعة: کساد بازاری ہونا۔ ـــ العملُ: کام کا لا حاصل ہونا۔ ـــ ت الارضُ: زمین کا بے کاشت کے رہنا۔ بَـوَّرَ الارضَ: زمین کو غیر مزارعہ چھوڑنا۔ البائر جمع بُور: بے کاشت کی زمین۔ کہا جاتا ہے: حائرٌ بائرٌ: کسی مرشد کی اطاعت نہ کرنے والا اور نہ کسی چیز کی طرف توجہ دینے والا۔ البُور من الارض: بے کاشت کی زمین، غیر مزروعہ زمین۔ البَوار: کساد بازاری۔

۲۔ بارَ ے و اِبْتارَ الرجلَ: کا تجربہ کرنا، کو آزمانا۔

۳۔ بارَ ے بَوْرًا و بَوارًا: ہلاک ہونا۔ اَبارَهٗ: کو ہلاک کرنا۔ تبوَّر نفسه: اپنے آپ پر کی ہلاکت کے باعث نوحہ کرنا۔ البُور: خراب، ہلاک ہونے والا، بے خیر۔ کہا جاتا ہے: امرأةٌ بُورٌ و قوم بُورٌ: ہلاک ہونے والی عورت یا قوم۔ البَوار: ہلاکت۔ دارالبوار: جہنم۔

۴۔ البُور جوازِیّة: بورژوا، مزدوروں اور چھوٹے عہدے داروں نیز نوابوں اور بڑے سرمایہ داروں کے درمیان کا شہری متوسط طبقہ۔

۵۔ البُورصَة جمع بورصات: سٹاک ایکسچینج، بازار حصص (وہ جگہ جہاں سامان یا مال تجارت اور حصے اعلانیہ طور پر خرید اور بیچے جاتے ہیں)، ایسی تجارت یا اس کام میں مشغول لوگ)۔ عربی میں اُسے الـمثابة کہتے ہیں۔

۶۔ البُورَق (ك): بورکس borax۔

۷۔ البُوری جمع بَواری (ح): دریائی مچھلی کی ایک قسم۔ البُورِیّة و البُورِیاء: چٹائی۔ البَوّاری: چٹائیاں بیچنے والا (فارسی لفظ)۔

○ بور: بارَ ے بَوْرًا و بَوارًا: ہلاک ہونا (زمین کا)، بے کاشت کے ہونا، (کام کا) لا حاصل ہونا، ناکام ہونا، سودمند نہ ہونا، بے نتیجہ ہونا، (سامان یا مال تجارت کا) فروخت کے قابل نہ ہونا، کساد بازاری ہونا۔ بارت البنتُ: لڑکی کا شوہر نہ حاصل کرسکنا۔ بَـوَّرَ ہ: زمین کو بے مزروعہ رہنے دینا، افتادہ رہنے دینا، کسی چیز کو بے کار کرنا، غیر منافع بخش بنانا۔ بُور: افتادہ، غیر مزروعہ، بے کاشت۔ ارضٌ بورٌ جمع اراضٍ بُـورٌ: افتادہ زمین، غیر مزروعہ زمین، بے کاشت زمین، بنجر زمین۔ بَـوار: ہلاکت، تباہی، بربادی۔ دارُالبَوار: جہنم۔ بَـائِر: غیر مزروعہ، بے کاشت اور افتادہ (زمین)۔ بُـورانی: ایک سبزی کا سالن، دم پخت۔

○ بُور سعید: پورٹ سعید (شمالی مشرقی مصر کی بندرگاہ)۔
بُور سُودان: پورٹ سوڈان (شمال مشرق سوڈان کی بندرگاہ)۔

○ بور توریکو: پورٹوریکو Puertorico (ایک شہر کا

نام)۔

○ بُورتوغال: پرتگال Portugal (ایک ملک کا نام)۔

○ بُور فُؤاد: پورٹ فؤاد (پورٹ سعید کے مقابل مصر کی ایک بندرگاہ)۔

○ بُورما: برما Burma (ایک ملک کا نام)۔

○ بُوری: بگل، ترم۔

○ بوریه: پلوری (ایک کھانے کا نام)

باز: البازُ جمع بِیزان و أبْوَاز (ح): باز (ایک شکاری پرندہ)۔ البُوز و البُوزة (ط): آئس کریم۔ دودھ وشکر کی جمائی موٹی برف۔

○ بَوَّزَ: ہونٹ لٹکانا، منہ بنانا، اظہار ناراضگی کرنا، روٹھ جانا، خفا خفا یا روٹھا ہوا دکھائی دینا، آزردہ نظر آنا۔ بُوز جمع أبْوَاز: تھوتھنی، منہ، دہانہ، سونڈ، کسی چیز کا آگے نکلا ہوا حصہ۔ تَبْوِیزة: آزردہ صورت۔

مُبَوِّز: آزردہ، خفا، بیزار، روٹھا ہوا، خفا خفا۔ بُوزة: آئس کریم۔ بُوزه: جو کی شراب جیسا مشروب۔

○ بُوس: بس bus۔

باس: ا۔ بَاسَ ۔ بَوْسًاه: کا بوسہ لینا۔

۲۔ البُوسِیر جمع بَوَاسیر: بواسیر۔

۳۔ البُوسْطة: ڈاک، میل۔

○ بُوسَة: بوسہ۔

○ بُوسْتُو: زنانہ زیر جامہ Corset۔

○ بُوسْطة و بوسته: ڈاک، میل۔

○ البوسفور: باسفورس The Bosporus۔

باش: بَاشَ ۔ بَوْشًا و بَوَّشَ و تَبَوَّشَ القومُ: مل جل کر شور مچانا۔ البُوش و البَوْش: مخلوط گروہ، شور کرنے والی جماعت۔ کہا جاتا ہے: تَرَكهم هَوْشًا بَوْشًا: اس نے انہیں ایک دوسرے میں گھلے ملے چھوڑا۔ الأوباش: اسکی کی مقلوب جمع ہے۔

البُوشِی و البَوْشِی: بہت عیالدار غریب شخص۔

○ بَاشَ ۔ بَوْشًا: (ہجوم کا) اودھم مچانا، چلانا، زور سے بولنا، زور سے ہنسنا۔ بَوَّش: بمعنی بَاشَ۔ بَوْش جمع أوْبَاش: انبوہ، عوام الناس، اراذل، رذیلوں کی ٹولی۔

باص: ا۔ بَاصَ ۔ بَوْصًاه: سے آگے بڑھنا، پیش قدمی کرنا۔ ــ في الأمر: پر اصرار کرنا۔ ــ منه: سے بھاگ کر چھپنا۔ بَوَّصَ: میداں میں سبقت لیجانا۔ البَوْص جمع أبْوَاص: دوری، بعد۔ البَائِص من الطریق: لمبا راستہ، دور کا راستہ، پر مشقت راستہ۔

۲۔ بَوَّصَ الشیءُ: چیز کا صاف رنگ والا ہونا۔ البُوص: رنگ وصورت۔ البَوْص: رنگ وصورت ریشم یا کتان۔

۳۔ اِنْبَاصَ: سکڑنا۔ البُوص جمع أبْوَاص: چوتڑ۔

○ بُوص (واحد بُوصَة): نرسل۔ بُوصة جمع بُوصات: انچ Inch (لمبائی کا پیمانہ)۔

○ بُوص جمع أبْواص: لینن یا سلک کا کپڑا۔

○ بُوصلة: پرکار، کمپاس Compass۔

باض: بَاضَ ۔ بَوْضًا: جمائیاں پڑنے کے بعد خوشرو ہونا۔ ــ بالمکان: کسی جگہ اقامت پذیر ہونا۔

باط: بَاطَ ۔ بُوْطًا: امیری کے بعد غریبی اور عزت کے بعد ذلت سے دوچار ہونا۔ البُوطة جمع بُوَط: کٹھالی، کپڑے وغیرہ میں گول نقشہ، گلکاری۔

البُوط: ٹخنے سے اونچا یا فل بوٹ۔

باع: ا۔ بَاعَ ۔ بَوْعًا و تَبَوَّعَ الحبلَ: دونوں بازو لمبا کر کے رسی کو ناپنا۔ ــ لِلمساعي: ہاتھ لمبا کرنا۔

البَاع جمع أبْوَاع و باعات و بِیْعَان: دونوں بازوؤں کے پھیلانے کی مقدار۔ کہا جاتا ہے: طویلُ الباعِ و رَحْبُ الباع: سخی اور طاقتور۔ قصیرُ الباع و ضَیِّقُ الباع: بخیل اور عاجز۔ البُوْع (مص): دونوں بازوؤں کے پھیلانے کی مقدار۔

البُوع: دونوں بازوؤں کے پھیلانے کی مقدار۔ اسی سے ضرب المثل ہے: لا یعرف کوعَهُ من بُوْعِه: وہ بالکل جاہل ہے۔

۲۔ باعَت ۔ بَوْعًا الفرسُ: گھوڑے کا لمبے لمبے قدم رکھنا۔ البَیِّع: لمبے لمبے قدم رکھنے والا۔ فرسٌ بَیِّعٌ: لمبے لمبے قدم رکھنے والا گھوڑا۔

۳۔ بَاعَ ۔ بَوْعًا: بخشش دینے کے لئے ہاتھ پھیلانا۔ اِنباعَ الرجلُ الیه: کی طرف کشادہ روئی سے بڑھنا۔ ــ له في البضاعة: مال تجارت بیچتے وقت قیمت میں رعایت برتنا۔ ــ العرقُ: پسینہ بہنا۔ ــ تِ الحیَّةُ: سانپ کا جست کرنے کے لئے اپنے بدن کو پھیلانا۔ ــ الشجاعُ من الصف: بہادر کا صف سے نکلنا۔ باعةُ الدار: گھر کا صحن۔

۴۔ البُوع: پاؤں کے انگوٹھے کے پاس کی ہڈی۔

○ بُوع: ٹخنے کے ساتھ کی ہڈی۔ لا یعرف الکُوعَ من البُوع: اسے گھٹنے اور کہنی کا بھی پتہ نہیں۔ محاورۃً بے وقوف شخص۔ باعٌ جمع أبواع: پھیلے ہوئے بازوؤں کی مقدار، گہرائی۔ طویلُ الباع: طاقتور، قابل، لائق، ذہین، ہوشمند، فہیم، سخی، فیاض، فراخ دل۔ قصیرُ الباع: کمزور، بے بسی، نالائق، قاصر، کنجوس۔ قصورُ الباع: بے کسی، کمزوری، نامردی، نالائقی، نااہلی۔ بالباع و الذراع: پوری قوت سے۔

باغ: ا۔ باغَ ۔ بَوْغاه: پر غالب آنا، کے برابر ہونا۔ کہا جاتا ہے: انك لعالم لا تُباغ: تم ایسے عالم ہو جس کا کوئی مقابل و ہمسر نہیں۔ تَبَوَّغَ فلانٌ علیه: کسی پر غالب آجانا۔

۲۔ تَبَوَّغَ الدمُ به: کے خون کا جوش کھانا۔ البَوْغاء: گرد وغبار۔ بوغاءُ الطِیب: خوشبو کی مہک۔

۳۔ بَوْغ (ن): ایک قسم کا پودا۔

۴۔ البُوغنفیلیة (ن): مختلف رنگوں کے پھولوں کا ایک پودا۔

○ بَوَّغَ: یکا یک آلینا۔

○ باغَة: سلولائٹ Celluloit۔ کچھوے کا خول۔

○ بُوغَادَة و بُوغَاصَه: پوٹاش Potash، بجی دار پانی۔

○ بُوغاز جمع بَوَاغیز: آبنائے، بندرگاہ، جہازوں کی قیام گاہ۔ بوغاز الدردنیل: درہ دانیال۔

○ بُوفِیه: بوفے buffel۔ ہوٹل کی شراب گاہ، نعمت خانہ sideboard۔

باق: ا۔ باقَ ۔ بَوْقًا و بُؤُوقًا: شر اور، جھگڑا اٹھانا۔ ــ ت البائقةُ القومَ: قوم کو مصیبت پہنچنا۔ ــ القومَ: قوم سے بے وفائی کرنا، دغا کرنا، قوم کی چوری کرنا۔ ــ القومُ علیه: جمع ہو کر کسی کو ظلماً قتل کرنا۔ اِنْباقَ به: پر ظلم کرنا۔ ــ علیهم الشرُّ: کو شر اور برائی پہنچنا۔ تَبَوَّقَ الوباءُ في الماشیة: مویشیوں میں وباء پھیلنا۔ البائقة جمع بَوَائِق: شر، برائی، مصیبت۔ کہا جاتا ہے: رفعتُ عنك بائقةَ فلان: میں نے تجھ سے فلاں کی لائی ہوئی مصیبت کو دور کر دیا۔

۲۔ بَاقَ ۔: جھوٹ بولنا۔ تَبَوَّقَ: جھوٹ بولنا۔ المُبَوَّق: جھوٹی بات۔

۳۔ بَاقَ ۔ الشیءُ: ظاہر ہونا، غائب ہونا (ضد)۔ ــ ت السفینةُ: کشتی کا ڈوبنا۔

۴۔ باقَ ۔ الشیءُ: چیز کا بگڑنا، خراب ہونا۔

۵۔ بَوَّقَ في البُوق: بگل بجانا۔ البُوق جمع أبْوَاق و بِیقان و بُوقات (مو): بگل، ترمی، نرسنگا۔ کہا جاتا ہے: جاء بالبوق و نفخ في البوق: ڈنکے کی چوٹ اعلان کرنا، بے ہودہ اور فضول بکنا۔

البَوَّاق: بگل بجانے والا۔

۶۔ البَائِق من المتاع: بے قیمت سامان۔ متاعٌ بائِق: بے قیمت سامان۔ الباقة جمع باقات:

گلدستہ، سبزی کا مٹھا۔ البُوقة جمع بُوَق: بارش کی سخت بوچھاڑ۔

۷۔ بُوْقِيصَا (ن): ایک بڑے حجم کا درخت جس کی لکڑی نرم ہوتی ہے۔ قطب شمالی میں اگتا ہے اور آرائش کے لئے لگایا جاتا ہے۔

○ بَوَّقَ: بگل بجانا۔ بُوق جمع بُوقات و أبْواق: بگل، تُرم، باجا گاجا، شہنائیوں کی آوازیں، ہارن، بھونپو (گاڑی یا گراموفون کا)۔ آواز کے ذریعے اشارہ کرنے کا آلہ، بھونپو (megaphone)، ترجمان، دو رخی، فریب کاری، دغا، بے وفائی، غداری، افشائے راز۔ بوقُ الصوت بابوق الراديو: (ریڈیو کا) لاؤڈ اسپیکر۔ بوقٌ رَحِمِي: رحم میں انڈے کے نکلنے کی نالی، رحم کی نالی جس کے ساتھ ساتھ چل کر عورت کے بیضوی خلیے بچہ دانی میں پہنچتے ہیں Fallopian tube۔ بَـوّاق: بگل بجانے والا، ترم بجانے والا۔ باقة: گٹھا، گلدستہ۔

بائِقة جمع بَوائِق: مصیبت، بدبختی۔

○ بُوقال و بُوقالة جمع بَواقيل: بغیر دستے کا برتن، آبخورہ، مگ Mug۔

باك: بَاكَ ـُ بَوْكًا المتاعَ: سامان بیچنا، خریدنا (ضد)۔ ـ الرجلَ: سے مزاحم ہونا، سے میل جول رکھنا۔ ـ الامرُ: مخلوط ہونا۔ ـ القومَ رأيُهم: اختلاف رائے کی وجہ سے کسی نتیجہ پر نہ پہنچنا۔ انباك عليه الامرُ: پر کسی معاملہ کا مشتبہ ہونا۔

○ بوكسفورد: پٹرول کی گاڑی، دھان لیجانے والی گاڑی، قیدیوں کو لیجانے والی پولیس کی گاڑی (Black Maria)۔

بال: ۱۔ بَالَ ـُ بَولاً و مَبالاً: پیشاب کرنا۔ بَوَّلَ و أبَالَ هُ: کو پیشاب کرانا۔ البُوال: ایک بیماری جس میں پیشاب کثرت سے آتا ہے۔ البَوْل جمع أبْوال: پیشاب۔ البُوَلة: بہت پیشاب کرنے والا۔ المَبْوَلة: وہ چیز جو پیشاب لانے کا سبب ہو۔ المِبْوَلة: پیشاب کرنے کا برتن۔

۲۔ البال: دل (کہا جاتا ہے: ماخطر الأمرُ ببالي: یہ بات میرے دل میں نہیں کھٹکی) حال۔ (کہا جاتا ہے: فلانٌ رَخِيُّ البال: فلاں آسودہ حال ہے۔ کاسف البال: برے حال والا)۔ جس چیز کا اہتمام کیا جائے (کہا جاتا ہے: ليس هذا مِن بالي: یہ وہ چیز نہیں جس کی میں پرواکروں۔ امرٌ ذوبال: مہتم بالشان کام۔ مابالك؟: تمہاری کیا حالت ہے)۔ (ح): ویل مچھلی۔ البالة: شیشی، خوشبو کی ڈبیا، گانٹھ (رسی یا لوہے کی پٹیوں سے بندھی ہوئی) (جیسے روئی کی گانٹھ، کپڑوں کی گانٹھ)۔

۳۔ بولفار: ٹھنڈی سڑک، سایہ دار سڑک (Boulevard)۔

۴۔ البوليس: پولیس (عربی شُرطي يا جِلواز)۔

۵۔ البُوليصه و البُوليصة جمع بَوالِص: رسید ہنڈی، جہاز میں لدنے والے مال کی فہرست جسے بوليصة الشحن کہا جاتا ہے۔

○ أبال: پیشاب آور ہونا۔ استبْوَل: پیشاب کرانا۔ بَوْل جمع أبْوال: پیشاب۔ مرض البَوْل السُّكَّري: ذیابیطس۔ بَوْلِي: پیشاب کا۔ المَسالِكُ البولية: پیشاب کی نالیاں۔ الامراض البولية: گردہ اور مثانہ کی بیماریاں۔ بَوّالَة: عوامی طہارت خانہ۔ مَبْوَلة جمع مَباوِل: پیشاب دان، پیشاب آور چیز۔ مِبْوَلة: خواب گاہ میں رکھا ہوا برتن، رات کو پیشاب کرنے کیلئے، بیت الخلاء جائے ضرور فلش کا طہارت خانہ۔ استبوال الدم: گردوں اور مثانے کا فعل خراب ہونے کی وجہ سے خون کی سمیت (Uremia)۔ بَال: حالت، دل، ذہن، آگاہی، اطلاع، دھیان، توجہ، غور، التفات، نگاہ، نظر، لحاظ، خیال۔ ذُوبال: اہم، نمایاں، ممتاز، قابل توجہ، قابل لحاظ، معنی خیز، سنجیدہ، قابل فکر، مخدوش، سنگین، ضروری۔ فَراغُ البال: فرصت، فرصت کا وقت، مہلت، آرام۔ مَشْغُولُ البال: بے چین، تردد خیز، تشویشناک، پریشان کن، بے تاب، پریشان، فکرمند۔ طويلُ البال: صبر سے برداشت کرنیوالا، صابر۔ مابالُه..... (فعل کے ساتھ) کیا وجہ ہے کہ وہ .....؟ کیوں .....؟ مابالُك؟ تمہارا کیا خیال ہے؟ خلابالُه: اس کا دماغ آرام میں ہے، اسکو کوئی پریشانی نہیں۔ خَطَرَ ببالِه: اس کے دل میں آیا، اسے خیال آیا۔ أعْطَى (ألْقَى، جَعَلَ) بالَهُ إلى (لِ): پر توجہ دینا، کی طرف متوجہ ہونا، پر توجہ مرکوز کرنا، پر سعی مرکوز کرنا، کا خیال کرنا، کو حساب میں رکھنا، کا خیال رکھنا، کو یاد رکھنا، ذہن میں رکھنا۔ لَمْ يُلْقِ لِقَولِي بالاً: اس نے میری بات پر کوئی توجہ نہ کی۔ لايَقِلُّ عَنْهُ بالاً: اس سے کم معنی خیز نہیں۔ بُوْل: ڈاک ٹکٹ۔ بال: وہیل مچھلی۔ بالّة: گانٹھ (روئی کپڑوں وغیرہ کی)۔

بُولاق: قاہرہ کا ایک علاقہ۔ بولنده: پولینڈ (ملک کا نام)۔ بولندي: پولینڈ کا، پولینڈ کے متعلق جمع بولنديون: پولینڈ کے باشندے۔

○ بُولُو: پولو (Polo)۔

○ بُولُونيا: پولینڈ۔ بُولُوني: پولینڈ کا، پولینڈ کے متعلق، پولینڈ کا باشندہ۔

○ بُولِيس: پولیس (police)۔ بوليس الآداب: بری عادات شکن پولیس کا دستہ۔ البوليس الجنائي: مجرم شکن پولیس فوجداری توڑ پولیس، مجرم پکڑنے والی پولیس۔ البوليس الحربي: ملٹری پولیس۔ البوليس السِرّي: خفیہ پولیس۔ بوليس المرور: ٹریفک پولیس۔ رِوايَةٌ بوليسية: جاسوسی ناول۔

○ بُولِيسَة و بُولِيصَة جمع بَوالِس و بَوالِص: انشورنس کا سرٹیفکیٹ، بیمہ کا معاہدہ، بیمہ کی پالیسی۔ بوليسة الشحن: جہاز میں لدنے والے مال کی فہرست۔ (bill of lading)۔

○ بوليفيا: بولیویا: ملک کا نام۔ بوليفي: بولیویا کا باشندہ۔

○ داء البولينا: گردوں اور مثانے کا فعل خراب ہونے کی وجہ سے خون کی سمیت کی بیماری Uremia۔

بوم: البُوم و البُومَة جمع أبْوام (ح): الو (مذکر و مونث دونوں کے لئے مستعمل ہے)۔ بوم صغير او خَبَل: یورپ کے بڑے جنگلوں میں رہنے والا ایک الو کی طرح کا رات کا شکاری پرندہ۔

بان: ۱۔ بَانَ ـُ بَوْنًا هُ: پر فضل و برتری میں غالب آنا۔ البُون و البَوْن: فضل و برتری۔

۲۔ البُون و البَوْن: دو چیزوں کا آپس میں فرق یا دو چیزوں کے درمیان کی مسافت، دوری۔ البَان واحد البَانَة (ن): ایک قسم کا درخت جس کے پتے بید کے پتوں کے مشابہ ہوتے ہیں اس کے بیج سے خوشبودار تیل نکالا جاتا ہے۔ اس کی درازی کے سبب قد کو اس سے تشبیہ دی جاتی ہے۔ البِوَان و البُوان جمع أبْوِنة و بُون و بُوَن: خیمہ کھڑا کرنے کا ستون۔

۳۔ بُوَنْسِيانَة (ن): ایک خوبصورت درخت جس کی اونچائی ۸ اور ۱۰ میٹر کے مابین ہوتی ہے، پتے بڑے اور گچھوں کی شکل کے اس کے پھول چمکدار قرمزی رنگ کے ہوتے ہیں۔ گرم ممالک میں آرائش کے لئے اگایا جاتا ہے۔

○ بونس ايرس: ایک شہر کا نام۔

○ بُوني جمع بَواني: یابو، ٹٹو۔

باه: بَاهَ ـُ بَوْهًا للشيءِ: کو سمجھنا۔ کہا جاتا ہے: مابِهْتُ و ما بهتُ للأمر: میں نے معاملہ کو نہیں

سمجھا۔ باحةُ الدار: گھر کا صحن، آنگن۔ البُوهَة: بے وقوف آدمی، دوات میں ڈالنے کی دھنکی ہوئی خشک اون، سیاہی سے تر ہو جائے تو اسے لِیقَة کہا جاتا ہے۔

(ح): بوہ کا مونث: الو یا الو کے مشابہ پرندہ۔

◌ بَاهُ: وصال، مباشرت، مجامعت، صحبت، جنسی طاقت، جنسی طبیعت یا خصوصیت۔

◌ بُوهِیمیا: بوہیمیا۔ ایک ملک کا نام۔ بوهیمی: ملک بوہیمیا کا، بوہیما کا باشندہ۔ رند مشرب (صفت و اسم) بوهیمیة: رندی، عیاشی، رندانہ زندگی۔

البَوّ: اونٹنی کا بچہ، بھس یا گھاس بھری ہوئی اونٹنی کے بچہ کی کھال جس کو اونٹنی کے سامنے کر کے دودھ دوہتے ہیں۔ کیونکہ اس طرح دودھ اتر آتا ہے۔ اسی سے ضرب المثل ہے: فلان اخدع من البوّ: فلاں شخص بھس بھرے اونٹنی کے بچہ سے زیادہ دھوکے باز ہے۔

◌ بؤونة: قدیم مصری کیلنڈر کا دسواں مہینہ۔

بوی: بَوَی یَبْوِی بَیًّا: اپنے فعل میں دوسرے کی نقل کرنا۔ البَوَی: تقلید، نقل، امید، طبیعت، دکھ، نفرت۔

◌ بُویَة: رنگ روغن، پینٹ، بوٹ پالش۔ بَویَجی و بَویَاجی: گھروں کا رنگساز، رنگ ساز، بوٹ پاش کرنے والا۔

◌ بیادَة: پیدل فوج۔ بیادی: پیدل فوج کا سپاہی۔

◌ بِیان و بیانة و بیانو جمع بیانات: پیانو Piano۔

◌ بیب: پائپ، ٹیوب، کوئی چیز لیجانے والا پائپ، ٹینکی کا پائپ۔

◌ بیبَة: پائپ (تمباکو نوشی کا)۔

بات: ا۔ بَاتَ - بَیْتًا و بَیَاتًا و بَیتُوتَةً و مَبِیتًا و مَبَاتًا فی المکان: کسی جگہ شب باشی کرنا، رات گزارنا — فلانًا و بہ و عِندَہ: کسی کے پاس رات کے وقت آنا، یا رات ہو جانا۔ کہا جاتا ہے: بَاتَ یفعلُ کذا: جب کوئی رات کو کام کرے جس طرح دن کے وقت کام کرنے والے کے لئے کہا جاتا ہے: ظَلّ یفعل کذا۔ اباتَه: کو رات گزرنے دینا، شب باشی کرانا۔ کہتے ہیں: اَبَاتَهُ اللّٰهُ احسنَ بِیتَةٍ: اللہ تعالیٰ اسے اچھی شب باشی کرائے۔ بَیَّتَ الشیءَ: کو رات کے وقت کرنا یا اس کی منصوبہ سازی کرنا۔ — العدوَّ: دشمن پر شبخون مارنا۔ — رایَهُ: اپنی رائے پر سوچ بچار کرنا۔ اِستَبَاتَ: رات کی خوراک مہیا کرنا۔ البَیَات: دشمن پر شب خون۔ البائت: رات گزرا ہوا پانی یا دودھ جو ٹھنڈا ہو گیا ہو۔ البُیُوت: بمعنی البائت: (کہا جاتا ہے: اسقنی من بُیُوت السقاء: مجھے رات کو دودھ کر مشک میں رکھا ہوا سرد دودھ پلاؤ) ایسا معاملہ جس کی وجہ سے صاحب معاملہ رات بھر غور خوض اور سوچ بچار کرتا رہا ہو۔ انسان کے دل میں براجمان غم۔ اذا خفتُ بُیُوتَ امرٍ عضال: جب میں سخت معاملہ کے غم سے دہشت زدہ ہوتا ہوں۔

۲۔ بَاتَ - بَیْتًا الرجلُ: شادی کرنا۔ — الرجلَ: کی شادی کرنا۔

۳۔ بَیَّتَ الشیءُ: کا اندازہ کیا جانا۔

۴۔ بَیَّتَ الشیءَ: کو مساکن بنانا۔ — البیتَ: گھر بنانا۔ البَیْت جمع بُیُوت و اَبْیات، و جمع الجمع بُیُوتات و ابابیت: (بعض کے نزدیک یہ آخری دونوں جمعیں اشراف کیلئے مخصوص ہیں) تصغیر: بُیَیت: گھر، مکان، شرافت۔ کہا جاتا ہے: هو جاری بیتَ بیتَ: وہ میرا پڑوسی ہے، اس کا گھر میرے گھر کے ساتھ ہے۔ البیتُ العتیق اور البیتُ الحرام: کعبہ۔ بیتُ الرجل: آدمی کے اہل وعیال۔ بیتُ المَقدِس اور البیتُ المُقَدَّس: یروشلم، قدس شریف۔ بیتُ المال: حکومت اسلامیہ کا خزانہ۔ بیتُ العنکبوت: مکڑی کا جالا۔ بیت الشعر: دو مصرعوں سے مرکب منظوم کلام۔ بیتُ القصیدہ: قصیدہ کا چیدہ شعر یا شاعر کی غرض کو ظاہر کرنے والا شعر۔ المَبِیت: مسکن، شب باشی کی جگہ۔ البِیت والبِیتَة: خوراک، روزی۔ کہا جاتا ہے: لَهُ بِیتُ لیلةٍ: اس کے پاس صرف ایک رات کی خوراک ہے۔ المُبَیِّتَةُ مِن النساء: گھر اور شوہر والی عورت۔ المُستَبِیت: محتاج، فقیر۔

◌ بَاتَ - مَبِیتًا: رات گزارنا یا صرف کرنا، رات کی رات ٹھہرنا، ہو جانا۔ — فی: (کسی صورت حال) میں ہونا، کوئی کام کرتا رہنا، پر قائم رہنا، پکا ہونا۔ بَیَّتَ ہ: کیارے میں رات کو منصوبے باندھنا۔ — ہ ل: کے خلاف کوئی برا منصوبہ بنانا، کے خلاف کوئی تدبیر کرنا، سازش کرنا۔ — ل: کے خلاف سازش کرنا۔ — ہ: کو رات بھر کے لئے اپنے گھر میں رکھنا اور کھانا دینا۔ بَیَّتَ فی الصف: طالب علم کا امتحان میں فیل ہو جانا۔ اَبَاتَ ہ: کو رات بھر کیلئے گھر میں رکھنا اور کھانا دینا۔ بیت جمع بُیُوت و بُیُوتات: مکان، عمارت، (خانہ بدوش کا) خیمہ، کمرہ، رہنے کا کمرہ، اپارٹمنٹ، فلیٹ، کیاری، خاندان، کنبہ، کیس، بکس، ڈبہ، ڈھکنا پوش، پوشش، نیام، میان، شعر جمع اَبیات۔ بیوتات: بڑے قابل مکانات، قابل عزت کنبے یا خاندان۔ بیتُ الاِمرَة: جہازران کی کمپاس۔ اهل البیت: خاندان، خصوصاً نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا۔ اهل البُیُوتات: اچھے قابل عزت خاندانوں کے لوگ۔ بُیُوتات تِجارِیَة: تجارتی ادارے۔ البیتُ الحرام: کعبہ۔ بیتُ الخلا و بیتُ الادب: طہارت خانہ، فلش کا طہارت خانہ۔ بیتُ الداء: بیماری کی اصل یا صدر مقام۔ بیتٌ رِیفی: دیہاتی مکان۔ بیتُ القصیدۃ یا بیتُ القصید: نظم کا بڑا یا بہت ضروری شعر۔ لب لباب، نچوڑ، ضروری بنیادی عنصر، کسی چیز کی کامیاب کوشش، نمایاں چیز، صحیح چیز بات وغیرہ۔ بیت لحم: ایک شہر کا نام جو فلسطین میں واقع ہے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی پیدائش گاہ۔ البیتُ المالك: حکمران گھرانہ۔ بیتُ المال: خزانہ عامرہ۔ بَیْتِی: گھر کا، گھریلو، گھر کا بنا ہوا، اپنے ملک کی آب و ہوا کے عادی بنائے ہوئے (دوسرے ملکوں کے جانور)۔ بُوَیت جمع بُوَیتات: چھوٹا سا مکان، چھوٹا سا خیمہ۔ بَتَّات جمع بَتَّاتون و بَتَّاتَة: خرچ دے کر کھانا کھانے والا (طالب علم)، اقامتی مدرسے کا (طالب علم)۔ بَیُّوت: باسی، پرانا۔ مَبِیت: رات بھر کا قیام، رات کے لئے پناہ گاہ۔ بائت: باسی، پرانا۔ بائت فی الصف: طالب علم جسے سکول میں ترقی نہ ملی ہو۔ مُبَیِّت: سازشی، سازباز کرنے والا۔

بیج: بیجاما جمع بیجامات: رات کو سونے کا پاجامہ۔

◌ بیجاما و بیجامة: پائجامہ۔

باد: ا۔ بادَ - بَیْدًا و بَیَادًا و بُیُودًا و بَیْدُودَةً: ہلاک ہونا۔ أبادَہ: کو ہلاک کرنا۔ البَیْداء جمع بِید و بَیْدَوات: بیابان۔

۲۔ بادت الشمسُ بُیُودًا: سورج کا ڈوبنا۔

۳۔ بَیْدَ: پر ہمیشہ أنّ اور اس کے معمول جملہ کی طرف مضاف ہو کر آتا ہے اور سوائے، مگر کے معنی دیتا ہے جیسے کہتے ہیں: فلانٌ کثیرُ المال بَیْدَ انّهُ بخیل: فلاں شخص بہت مال دار ہے مگر ہے بخیل۔ البَیَّادَة (ا ع): پیدل فوج واحد بَیَّادِی: پیدل (فوج کا) سپاہی۔

۴۔ بِیدَا غُوجِیَا: بچوں کی تربیت اور تعلیم کا فن۔

۵۔ بَیْذَرَ الحنطةَ: گیہوں کا ڈھیر لگانا۔ البَیْذَر (ز): خرمن، کھلیان۔

۶۔ البَیْذَق (ح): ایک شکاری پرندہ۔

○ بَیْدَ اَنَّ: اگرچہ، حالانکہ، تاہم لیکن مگر۔

○ بَیْــداء: صحرا، بیابان، ریگستان، لق ودق صحراء۔

بَــائِـد: عارضی، آنی جانی، دم بھر کا، چندروزہ، فانی، ناپائدار، عارضی، دنیاوی، عرصہ حیات کا، زمانی، گزرا ہوا، گیا گزرا، رفت گزشت۔ مُبِید: تباہ کن، نیست ونابود کرنے والا جمع مُبِیدات: بیخ کنی یا استیصال کے ذریعے۔ مُبِیدات حشریة: کیڑے مار دوائیاں۔

○ بَیْذَق (و بَیْدق) جمع بَیاذِق: شطرنج کا پیادہ۔

بیذ: البیذق جمع بَیاذِق: سفر کا رہنما، پیدل چلنے والا اور اسی سے ہے بَیْذَقُ الشطرنج: پیادہ (شطرنج میں)۔

بیر: ۱۔ البَیْرَق جمع بَیارِق: جھنڈا۔ البَیْرَق دار: جھنڈا بردار۔

۲۔ البَیْرَمُون و البارامون: نصرانیوں کا بعض عیدوں سے پہلے کا دن جیسے عید میلاد جس میں وہ اگلے دن آنے والی عید کے لئے روزے اور عبادتوں کے ذریعے تیاری کرتے ہیں۔

۳۔ بِیْرَة: جو کی شراب، بیئر۔

۴۔ بِیْرُوقَراطِیَّة: نوکرشاہی bureau cracy۔

○ بَیَّارَة جمع بَیَّارات: آبپاشی پہیہ۔ وسیع قطعہء زمین جس میں چائے، روئی تمباکو، گنوں کی کاشت کی جاتی ہے۔

○ مَصْنَع البیرا: بیئر کا کارخانہ brewery۔

○ جبالُ البِیرِینه: پائریز کے پہاڑ۔

○ بیرو: پیرُو (ایک ملک کا نام)۔

○ بِیُرُو جمع بیروات: دفتر، بیورو Bureau۔

○ بَیْرُوت: بیروت (لبنان کا دارالحکومت)۔ بَیْرُوتِی جمع بَوَارِتَه و بَیَارِتَه: بیروت کا باشندہ۔

○ بیـروقراطی: نوکرشاہی ذہنیت کا، دفتری ذہنیت کا۔ بیـرُو قراطیة: نوکرشاہی، سرخ فیتہ، ضابطہ پرستی، غیرضروری تاخیر، دفتری طریقے یا ذہنیت۔

بیز: البَیْزار جمع بَیَازِرہ: پرندہ باز رکھنے والا، کاشتکار، ہل جلانے والا۔ البَـیْـزَرَة: کاشتکاری، باز کی رکھوالی۔

○ بیـزَنْطِیا: ایک ملک کا نام۔ بِیـزنطی: بازنطی باشندہ، بازنطی طرز تعمیر۔

○ بیسون: ارنا بھینسا۔

بیش: بَیَّشَ اللّٰهُ وَجْهَهُ: اللہ تعالیٰ اس کو خوبصورت بنائے۔ اَبَاشَ الشجرةَ: درخت لگانا، درخت کی جڑ بٹھانا۔ البیش جمع اَبْیَاش (ز): گڑھا جس میں پودا یا پنیری لگائی جاتی ہے (عام زبان میں)۔ (ن): ایک قسم کی زہریلی گھاس۔

بیص: البَیْـص و البِیْـص: تنگی، سختی۔ کہا جاتا ہے: وقعوا فی حَیْصَ بَیْصَ و حِیْصِ بِیصِ: وہ سختی اور تنگی میں پڑے۔

باض: ۱۔ بَاضَ - بالمکان: کسی جگہ اقامت پذیر ہونا۔

۲۔ بَاضَ - السحابُ: بادل کا برسنا۔

۳۔ بَاضَ - الحَرُّ: گرمی کا سخت اور تیز ہونا۔ بَیْضَةُ الحَرّ: گرمی کی سختی اور تیزی۔

۴۔ بَاضَ - فلاناً: پر سفیدی میں غالب ہونا۔ بَیَّضَهُ (فَتَبَیَّضَ): کو سفید کرنا۔ تَبَیَّضَ: سفید ہو جانا۔ اسی سے ہے: تَبْیِیضُ الکتابة: مسودہ کو صاف کر کے لکھنا۔ و تَبْیِیضُ الآنیة: برتن قلعی کرنا۔ کہتے ہیں: بَیَّضَ اللّٰهُ وَجْهَهُ: اللہ تعالیٰ اس کے چہرے کو روشن کرے۔ بَایَضَ: دن کی سفیدی میں سے کچھ لینا۔ ـ ہُ: پر سفیدی میں بڑھنا۔ اَبَاضَت المـرأةُ: عورت کا گورے بچے جننا۔ اِبْیَضَّ و ابیاضَّ: سفید ہونا۔ البَیَاض: سفیدی۔ (ط): دودھ (ط) حرام کھانوں میں گوشت کے علاوہ کھانے، جو چیز سفید ہو۔ کہا جاتا ہے: بیاضُ العین و بیاضُ البیضة: آنکھ کی سفیدی، انڈے کی سفیدی کہا جاتا ہے: بیاضُ الجلد: بے بال چمڑا۔ بیاضُ الوجہ: شہرت، نیک نامی۔ بیاضُ النهار: دن کی روشنی۔ بیاض الیوم: تمام دن۔ بیاضُ الارض: عمارت سے خالی زمین۔ بیاضُ البطن: گردہ کی چربی وغیرہ۔ کہتے ہیں: فلانٌ یلبس السوادَ و البیاضَ: فلاں شخص سیاہ و سفید پہنتا ہے اور کبھی سواد کو فساد کے لئے اور بیاض کو فلاح کے لئے مثال ٹھہراتے ہیں۔ الأَبْیَض مونث: بَیْضاء جمع بِیض: سفید، تلوار۔ الموت الابیض: اچانک موت۔ الخیط الابیض: صبح کی پہلی شعاع۔ البِیْض من اللیالی: چاندنی راتیں۔ الاَیّام البِیْض: ان راتوں کے دن۔ الأَبْیَضان: دودھ اور پانی یا دودھ اور چربی یا روٹی اور پانی۔ کہا جاتا ہے: ما رأیتہ منذ اَبْیَضَیں: میں نے اسکو دو ماہ یا دو دن سے نہیں دیکھا۔ هذا ابیضُ من ذاک کہنا شاذ ہے کیونکہ قیاس کی رو سے ابیض کے بجائے اشد بیاضاً ہونا چاہئے۔ الید البیضاء: نعمت، احسان۔ کہا جاتا ہے: اَتَیتُه فی بیضاء القیظ: میں اس کے پاس سخت گرمی میں آیا۔ کَلَّمتُه فما رَدَّ عَلَیَّ بیضاءَ ولاسوداءَ: میں نے اس سے گفتگو کی مگر اس نے جواب میں اچھا برا کوئی لفظ منہ سے نہیں نکالا۔ البِیْضان من الناس: گورے لوگ۔

۵۔ بَاضَ - بَیْضًا الطائرُ: پرندے کا انڈا دینا، صفت بَائِض مونث: بائِض جمع بَوَائِض۔ اسم مبالغہ: بَیُوض جمع بُیُض و بِیض۔ البَیْضَة جمع بَیْضَات اور بَیْض کی جمع بُیُوض: انڈا، خصیہ، بیضة الدیک: (مرغ کا انڈا) اس سے مراد ناممکن الحصول شے ہے یا اس کے جزء کے لئے جو ایک ہی بار پائی گئی ہو۔ البُیَیْضَة جمع بُیَیْضات (ع ا): مادہ عنصر برائے افزائش نسل۔ بَیُّـوض (ح): حیوانات جو انڈے کے ذریعے افزائش حاصل کرتے ہیں، یہ زیادہ تر دودھ دینے والے جانور نہیں ہوتے۔ المَبِیض (ع ا): بیضہ دان۔ البَیَّاضَة: بہت انڈے دینے والی۔

۶۔ بَایَضَهُ: سے کھل کر دل کی بات کہہ دینا۔

۷۔ اِبْتَاضَ: خود پہننا۔ البَیْضَة (ا ع): خود۔ (سر کی حفاظت کی ٹوپی)

۸۔ اِبتاضَ القومَ: قوم کو فنا کر دینا، قوم کے میدان میں گھس جانا۔ بیضةُ القوم: قوم کا میدان۔ —— البلد: شہر کا سب سے بڑا آدمی یعنی چودھری، گمنام نسب والا۔ —— الخدر: لڑکی۔ —— العُقر: آخری اولاد۔

○ بَاضَ - بَیْضًا: انڈے دینا۔ ــ ہ: انڈے دینا۔ —— ب: کسی جگہ ٹھہرنا، بودوباش اختیار کرنا، رہائش کرنا۔ بَاضَ بالمکان و فَرَّخَ: کسی جگہ پیدا ہونا اور بڑا ہونا، قدم جمانا اور طاعون پھیلانا۔ بَیَّضَ ہ: کو سفید کرنا، پر سفید رنگ کرنا، پر سفیدی کرنا، کا رنگ اڑانا، پر قلعی کرنا، کی صاف نقل تیار کرنا۔ بَیَّضَ وجهَهُ: کو بے قصور، بے گناہ ظاہر کرنا، کی بریت میں کچھ کہنا، کو بری الذمہ قرار دینا، کو بے گناہ ثابت کرنا، کو حق بجانب قرار دینا، کا جواز پیش کرنا، کا احترام کرنا۔ بَیَّضَ اللّٰهُ وجهَهُ: اللہ اسے خوش وخرم رکھے۔ لا یبیض من صحیفتِه: یہ اسے موافق روشنی میں پیش نہیں کرتا۔ تَبَیَّض: سفید ہو جانا۔ اِسْتَبْیَضَّ: سفید ہونا یا ہو جانا۔ بَیْض جمع بُیُوض: انڈے۔ بَیْضَه جمع بَیْضَات: انڈا، خصیہ، خود، اہم حصہ، جوہر، چیز، شے، روح۔ بَیْضَةُ

الدیك: محال یا غیر معمولی چیز۔ فی بیضة النهار: دن دیہاڑے، دن کی روشنی میں۔ بَیْضَةُ الصیف: موسم گرما کا گرم ترین حصہ۔ بیضة الاسلام: اسلامی قلمرو یا عملداری یا ڈانڈ۔ الدفاع عن بیضة الدین یا عن بیضة الوطن: دین کا دفاع، ملک کا دفاع۔ بیضةُ الخدر: بیرونی دنیا سے الگ تھلگ رکھی ہوئی عورت، پاکدامن عزت دار عورت۔ بَیضی، بَیْضَوِی و بَیْضَاوِی: انڈے کی شکل کا۔ بُیَیْضَة و بُوَیضة جمع بویضات و بییضات: چھوٹا انڈا، بیضہ، ابتدائی شکل میں انڈا۔ بَیَاض: سفید، سفیدی، قلعی جمع بَیَاضات: بنجر، غیر کاشت شدہ و ویران، غیر آباد زمین، قلمی تحریر میں خالی جگہ، خالی جگہ، ایک خطرناک بیماری جس سے خون میں بہت زیادہ سفید خلیے پیدا ہو جاتے ہیں، لینن کتان کا کپڑا، جمع بَیَاضات: کتان کی چیزیں، کتان کے کپڑے، دودھ، مکھن، انڈے۔ بَیَاضُ البیض: انڈے کی سفیدی۔ بیاضُ العین: آنکھ کا سفید حصہ۔ بیاض النهار: دن کی روشنی، دن کو دن کے دوران۔ بیاضَ یَومِهِ و سوادَ لَیْلِه: دن رات۔ بیاض الوجه: عمدہ سیرت، اچھی شہرت۔ سمك بیاض: دریائے نیل کی ایک مچھلی۔ علی بیاض: کورا، جس پر کچھ لکھا ہوا نہ ہو۔ البیضان: گوری نسل۔ الأبْیَض: انڈے کی سفیدی۔ ارضٌ بَیْضَاء: بنجر زمین، غیر مزروعہ زمین، اجاڑ، بیابان۔ ثَوْرَةٌ بَیْضَاء: پرامن اور بلا خونریزی انقلاب۔ الذهب الابیض: پلاٹینم۔ بالسلاح الابیض: تیر تلوار سے۔ صحیفتُهُ بَیْضاء: وہ اچھی شہرت کا مالک ہے، وہ نیک کام ہے، وہ شریف کردار ہے۔ صُحُفٌ بَیْضَاء: شریف اور عظیم کام۔ اکْذُوبَةٌ بَیْضَاء: سفید جھوٹ۔ لیلةٌ بیضاء: رات جس میں نیند نہ آئے، رات جو بیداری میں گذ ری گئی ہو۔ الموتُ الابیضُ: طبعی موت۔ یدٌ بَیْضاء: نیک رحم دل اور محسن ہاتھ، نیکی، احسان۔ مَبْیَض: رحم، بیضہ دان۔ تَبْیِیضَة: صاف نقل۔ ابیضاض: بیماری جس سے خون میں بہت زیادہ سفید خلیے پیدا ہو جاتے ہیں۔ بَائِض جمع بَوَائِض: انڈے دینے والا۔ مُبَیِّض جمع مُبَیِّضون: سفیدی کرنے والا، سفید کرنے والا، قلعی کرنے والا، نقل نویس، صاف نقل بنانے والا۔ مُبَیَّضَة: صاف نقل (fair copy)

باظ: بَاظَ - بَیْظًا: دبلا پتلا ہونے کے بعد موٹا ہونا۔ البیظ: چیونٹیوں کے انڈے۔

○ بَیْطَرَ: حیوانات کا علاج کرنا۔ - ہ: جانور کے نعل لگانا۔ بیطار: سلوتری، معالج حیوانات، نعلبند جمع بَیَاطِرة۔ بَیْطَرِی: بیطاری کے متعلق، علاج حیوانات کے متعلق۔ بَیْطَرَة: علاج حیوانات، نعلبندی۔

باع: ۱۔ بَاعَ - بَیْعًا و مَبِیعًا فلانًا کتابا او من فلانٍ کتابًا: کو کتاب بیچنا، سے کتاب خریدنا۔ صفت: بائع جمع بَاعَة۔ صفت مفعولی: مَبِیع۔ اَبَاعَ الشیءَ: کو فروخت کے لئے پیش کرنا۔ اِبْتَاعَ الشیءَ: کو خریدنا۔ انباعَ الشیءُ: خرچ ہونا، فروخت ہونا۔ تَبَایَعَا: باہم خرید و فروخت کرنا۔ اِسْتَبَاعَهُ الشیءَ: سے کچھ بکوانا۔ البَیْع (ت): خرید، فروخت (ضد) جیسے: بِعْتُهُ هذا الثوبَ: میں نے یہ کپڑا اسے فروخت کیا یا میں نے اس سے یہ کپڑا خریدا۔ البِیَاعَة جمع بِیَاعات: بیچنے کا سامان، سامان فروختگی۔ البَیِّع و البَیَّاع: بیچنے والا، خریدنے والا۔

۲۔ بَایَعَ مُبَایَعَةً: سے باہم معاہدہ کرنا۔ کہا جاتا ہے: بَایَعُوه بالخلافة و بُویِعَ له بالخلافة: لوگوں نے اس کی خلافت پر بیعت کی، لوگوں نے اس کی خلافت کو مان لیا اور تسلیم کرلیا۔ البَیْعَة: عقد و پیماں۔ المبایعة بالخلافة: سرکردہ افراد کا اس شخص کا جسے وہ خلیفہ مقرر کریں ہاتھ پکڑ کر اس کو قبول کرنے اور اس کی اطاعت اور فرمانبرداری کا عہد۔

۳۔ البِیْعَة جمع بِیَع و بِیَعَات و بیعات: نصاریٰ اور یہود کی عبادت گاہ، کلیسا، گرجا، یہودیوں کا عبادت خانہ۔

○ بَاعَ - بَیْعًا و مَبِیعا ه ه/ل ب: کو کوئی چیز فروخت کرنا کسی قیمت پر۔ بَایَعَهُ: سے معاہدہ کرنا، کو خراج عقیدت پیش کرنا، کو بطور فرمانروا یا رہنما تسلیم کرنا، کی فرمانبرداری، اطاعت و انقیاد کا عہد کرنا۔ اَبَاعَ ه: کو برائے فروخت پیش کرنا۔ تَبَایَعَ: فروخت کی شرائط پر اتفاق کرنا، سودا کرنا، معاملہ کرنا۔ اِنْبَاعَ: فروخت ہونا، فرورخت کے لئے ہونا۔ اِبْتَاعَ ه من یا ابتاع ه ه: کو سے خریدنا یا سے کچھ خریدنا۔ لا ابتاعُ منه و لا ابیعه: میں اس پر اعتماد نہیں کرتا۔ بَیْع جمع بُیُوع و بُیُوعات: فروخت۔ للبیع: برائے فروخت۔ بُیُوع یا بُیُوعات جَبْرِیَّة: جبری فروختگیاں، نیلام کے ذریعے لازمی فروخت۔ بَیْع بالجُملة: تھوک فروخت۔ بَیْع بالخِیار: اختیاری یا انتخابی فروخت۔ بیع لآخر راغِب: سب سے زیادہ بولی دینے والے کے نام فروخت۔ بَیْعَة: اتفاق، انتظام، کاروباری معاہدہ، سودا، تجارتی کاروبار، سودا، فروخت، خرید، خراج تحسین۔ بَیَّاع: سیلز مین، سوداگر، بیوپاری، کمشن ایجنٹ، تاجر، دوکاندار۔ مَبِیع: فروخت۔ مَبِیعَات: فروختگیاں (خصوصاً سٹاک مارکیٹ میں)۔ مبایعة جمع مُبایَعَات: معاہدہ طے کرنا، خراج تحسین، فرمانبرداری، اطاعت اور انقیاد کا عہد۔ ابتیاع: خرید۔ بائع جمع باعة: بیچنے والا، دکاندار، بیوپاری، سوداگر، سیلز مین۔ بائعة: فروخت کرنے والی۔ مَبِیع و مُبَاع: فروخت شدہ۔ مُبْتَاع: خریدنے والا، خریدار۔ بِیْعَه جمع بیعات و بِیَع: گرجا، یہودی معبد۔

باغ: بَاغَ یَبِیغُ بَیْغًا و تَبَیَّغَ الدمُ: خون کا جوش مارنا۔

بیق: البِیقَة (ن) ایک قسم کی گھاس کا نام جو جانوروں کے چارہ کے کام آتی ہے۔

۲۔ بَیْقَرَ: تھکنا، ہلاک ہونا، سر جھکا کر جلدی جلدی چلنا، نامعلوم جگہ کی طرف جانا۔ — فی ماله: اپنے مال کو تیزی سے اڑا ڈالنا۔ — الدارَ: گھر میں اترنا۔ الأبَیْقَر: بے فیض آدمی۔

بیك: ۱۔ البیك جمع بکوات: بعض کے نزدیک بیکات: ترکی الاصل لفظ بیک ہے۔ وزراء کی اولاد اور عوام میں ممتاز لوگوں اور ہر صاحب اثر و نفوذ کا لقب۔ فوج میں: لفٹنٹ کرنل، بحری کمانڈر، کپتان۔

۲۔ البیکار: پرکار۔

بیل: البَیْلَسان و البَلَسان (ن): ایک قسم کا درخت جس سے خوشبودار تیل نکلتا ہے۔

○ بَیکَویَة: بے کا مرتبہ۔

○ بیکباشی: دیکھو بکباشی۔

○ بِیکَه: بنے ہوئے تاگے کا موٹا سوتی کپڑا۔

○ بِیل: گولی۔ کرسی بیل: بال بیئرنگ ball-bearing۔

○ بَیلسان: سیاہ گوندنی کی قسم کے پھل اور خوشبودار سفید پھولوں کا چھوٹا درخت۔

بیم: البیمارِسْتان و المارِسْتان (طب): شفاخانہ، ہسپتال، اس کے لئے عربی لفظ مُستَشفٰی ہے۔

بان: ۱۔ بَانَ - بَیَانًا و تَبْیَانًا و تِبیانًا: واضح ہونا، ظاہر ہونا صفت: بَیِّن و بائن جمع اَبیناء و بُیَناء و اَبْیَان۔ بَیَّنَ الشیءُ: واضح ہونا، ظاہر ہونا۔ — الشیءَ: کو ظاہر کرنا واضح کرنا۔ — الشجرُ:

درخت کا پتے لانا۔ اَبَانَ الشَّیءُ: واضح ہونا صفت: مُبِین۔ کہا جاتا ہے: ضربه فابان رأسه من جسده: اس نے اُسے مار مار کر اس کا سر تن سے جدا کر دیا۔ ــــ الشیءَ: کو واضح کرنا۔ تَبَیَّنَ الشیءُ: واضح ہونا۔ ــ الشیءَ: کو واضح کرنا، پر غور و تامل کرنا۔ اِسْتَبَانَ الشیءُ: واضح ہونا۔ ــ الشیءَ: کی وضاحت چاہنا۔ البَیَان (مص): فصیح گفتگو جو مافی الضمیر کو ظاہر کرے۔ دلالت فصاحت جس سے کوئی بات واضح ہو۔ اس سے ان من البیان لسحر أجاد و بیان کی قسم سے ہے۔ البَیِّنَة جمع بَیِّنات (بَیِّن کا مونث): دلیل، حجت۔

۲۔ بَانَ ـ بَیْنًا و بُیُونًا و بَیْنُونَةً عنه: سے جدا ہونا۔ بَایَنَه: کو چھوڑ کر جدا ہونا۔ اَبَانَ الشیءَ: کو کاٹنا، جدا کرنا۔ تَبَایَنَ الرجلان: ایک دوسرے کو چھوڑنا، ایک دوسرے سے جدا ہونا۔ ــ الشیئان: باہم متفاوت ہونا۔ البَیْن: جدائی، فساد، دشمنی۔ البین جمع بُیُون: دو زمینوں کے درمیان کا فاصلہ، حد نظر تک زمین کا ٹکڑا، کونہ، گوشہ۔

۳۔ بَیَّنَ البنتَ: لڑکی کی شادی کرنا۔ البائنة: دلہن کا جہیز۔ ذات البَیْن: نسب، قرابت، دوستی (کہا جاتا ہے: سعی فی اصلاح ذاتِ بینهم: اس نے ان کے معاملات کی اصلاح کے سلسلہ میں کوشش کی) وصل۔ کہا جاتا ہے: تَقَطَّعَ بینهما: ان کے میل ملاپ میں فصل واقع ہو گیا، ان کا آپس کا تعلق ٹوٹ گیا۔

۴۔ بینَ: ظرف بمعنی وسط درمیان۔ کہا جاتا ہے: بَیْنَا او بینما نحن نضرب جسکا مفہوم یہ ہے: بَیْنَ اوقات ضربنا: ہمارے مارنے کے اوقات کے درمیان گویا الف یا ما کو اوقات کے عوض میں لاتے ہیں، جو محذوف سمجھا جاتا ہے۔ بَیْنَ بَیْنَ: اچھی اور ردی کے درمیان۔

۵۔ البِین جمع بُیُون: ہزار۔ البِینْبَاشی: ہزار فوجیوں کا افسر۔

۶۔ البیانو (مو): پیانو۔

○ بین: بَانَ ـ بَیَانًا: صاف، واضح ہونا یا ہو جانا، معلوم ہونا، ظاہر ہونا۔ ــــ ل: کے لئے صاف اور واضح ہونا۔ ــــ بَیْنًا و بَیْنُونَةً عن: سے الگ ہونا جدا ہونا۔ بَیَّنَ ہ: کو واضح کرنا، ظاہر کرنا، عیاں کرنا، آشکارا کرنا، کا اعلان کرنا، کو بیان کرنا، کو دکھانا، کی وضاحت کرنا، پر روشنی ڈالنا۔ بَایَنَہ: سے جدا ہونا، کو چھوڑ جانا، کو ترک کرنا۔ ــ ہ/ ہ: سے اختلاف کرنا، سے مختلف ہونا۔ ــ ہ: کی تغلیط کرنا، تردید کرنا، کو رد کرنا، کے خلاف ہونا، سے متصادم ہونا، سے ٹکرانا، کے مطابق نہ ہونا، سے متضاد ہونا، کے خلاف ہونا۔ اَبَانَ ہ ل: پر کی وضاحت کرنا، تشریح کرنا، سے کو صاف صاف بیان کرنا۔ ــــ ہ من: کو سے جدا کرنا، علیحدہ کرنا، میں امتیاز کرنا، فرق کرنا۔ ــــ: صاف واضح ظاہر ہونا۔

تَبَیَّنَ لِ: کے لئے صاف ہونا، واضح ہونا، قابل فہم ہونا۔ ــ: آخر میں ثابت ہونا، ظاہر ہونا، واضح ہونا، آخر کار ہونا۔ ــــ من: سے نتیجہ نکلنا، سے واضح ہونا، سے صاف طور پر نمایاں ہونا۔ ــــ ہ: کی تحقیق یا کے حقائق کا پتہ چلانے کا خواہاں ہونا، کے متعلق جاننے کی کوشش کرنا۔ ــ ہ/ ہ: کا تنقیدی جائزہ لینا۔ ــ ہ: کو بغور دیکھنا، کے متعلق سچ حاصل کرنا، کو صاف طور پر دیکھنا، معلوم کرنا، دریافت کرنا، پانا۔ ــ ہ من: میں فرق کرنا، امتیاز کرنا۔ تَبَایَنَ: مختلف ہونا، مخالف ہونا۔ ــــ بین: دو رقموں یا حدوں میں اختلاف رکھنا، بدلتے رہنا۔ اِسْتَبَانَ: واضح ہونا، صاف ہونا، ظاہر ہونا۔ ــــ ہ: کو دیکھنا جاننا، سمجھ لینا۔ اُسْتُبِینَ من: سے واضح طور پر نتیجہ نکلنا، سے صاف طور پر نظر آنا۔ بَیْن: جدائی، تقسیم، وقفہ، اختلاف۔ ذاتُ البَیْن: دشمنی، نااتفاقی، ناموافقت، بے آہنگی۔ فی البین: اس دوران میں، اس اثنا میں۔ بَیْنَ یا فیما بین: درمیان۔ بین ...... و ــ: کسی حد تک، تھوڑا سا۔ کان القوم بین صامت و متکلم: ہجوم خاموش رہنے والوں اور باتیں کرنیوالوں میں بٹا ہوا تھا۔ ــــ بَیْنَ یَدَیْه: کے سامنے، کے آگے، کی موجودگی میں، کی حاضری میں، اسکے ساتھ، اس پر، اس کے قبضہ میں۔ لاسلاحَ بَیْن یدیه: اس کے پاس کوئی ہتھیار نہیں، وہ غیر مسلح ہے۔ فیما بینَ ذٰلك: اس دوران میں، اس اثناء میں۔ فیما بینی و بین نفسی: اپنے دل میں، اپنے جی میں، دل میں۔ بین ذراعیه: اس کے بازوؤں میں۔ مِن بینهم: ان میں سے۔ بین: وقت و آخر۔ بینَ فَتْرَةٍ و اُخری: بعض اوقات، وقتاً فوقتاً۔ بَیَانٌ: جمع بَیَانات صفائی، وضاحت، صراحت، سچائی، راستی، کھلا ہوا ہونا، واضح ہونا، بیان، اعلان، اظہار، ظہور، انکشاف، تجلی، تشریح، توضیح، تفسیر، شرح، اطلاع؛ خبر، (سرکاری) رپورٹ (سرکاری) بیان، خلاصہ تحریر، بیان مجمل، فہرست مضامین، فہرست، جوش بیانی، طلاقت، فصاحت۔ علمُ البیان: علم انشاء، فن خطابت، بلاغت، معانی بیان۔ عطف البیان: وضاحت کُن، بدل کے طور پر استعمال۔ بَیَانِی: تشریحی، واضح کرنیوالا، مرصع، جذباتی۔ بَیِّنَة جمع بَیِّنَات: صاف ثبوت، ناقابل اعتراض گواہی، شہادت جس میں بحث کی گنجائش نہ ہو، دستاویز جو شہادت کا کام دے۔ بینة ظَرفِیة: جزئیات یا قرائن پر مبنی گواہی واقعاتی شہادت۔ علی بَیِّنَة: جیسا کہ ثابت ہوا۔ کان علی بینة من: سے پوری طرح آگاہ ہونا، سے اچھی طرح باخبر یا بڑا باخبر ہونا، کے متعلق تازہ ترین معلومات پر مشتمل یا تازہ ترین معلومات کا حامل ہونا۔ اَبْیَن: زیادہ صاف، زیادہ واضح، زیادہ صریح۔ تِبْیَان: بیان، تشریح، دلیل، حجت، مظاہرہ، مجاہرہ، اظہار۔ تبیین و اِبانَة: بیان، تشریح، اظہار، مظاہرہ، تمثیل۔ تَبَایُن: فرق، اختلاف، مختلف ہونا، عدم مشابہت، تفاوت۔ تَبَایُنِی: مختلف، غیر متشابہ، متفاوت۔ بائِن: صاف، واضح، ظاہر، آخری، فیصلہ کن، اٹل، ناقابل تنسیخ (طلاق)، بہت طویل، بہت اونچا۔ بائِنُ الطول: بہت (لمبا) غیر معمولی لمبا (آدمی)۔ بائنة: دلہن کا جہیز۔ مَبْیُونَة: فاصلہ۔ مُبِین: صاف، واضح، ظاہر۔ الکتابُ المبین: قرآن مجید۔ مُتَبَایِن: مختلف، غیر مشابہ، اختلافی، اختلاف ظاہر کرنے والا، فرق رکھنے والا، رنگ برنگ، گوناگوں۔

باہ: بَاهَ بَیْهًا بِه لہ: سے واقف ہونا، کو جاننا، مطلع ہونا۔

بیو: البُیُورُدی و البُیُورُلْدِی: سلطان یا وزیر کا حکم یا انکا فرمان (ترکی فعل ہے، جس کا معنی: حکم دیا گیا ہے یا حکم صادر ہوا ہے۔ اس کی عربی التقلید ہے۔

بیّ: بَیَّاكَ الله: اللہ تعالیٰ تجھے مالک بنائے یا تیرا درجہ بلند کرے۔ کہا جاتا ہے: هیَ بن بَیّ یا هَیَّان بن بَیَّان: گمنام، جس کا اور جس کے باپ کا پتہ نہ ہو۔ لستُ ادری ایُّ هی بن بیّ هو: میں نہیں جانتا وہ کون ہے؟

# ت

ت: تلفظ تاء جمع تاءات۔ حروف تہجی کا تیسرا حرف۔ مونث ہے۔ نسبت کے لئے تَانِي و تَاوِي و تَيَوِي جیسے: قصیدۃ تانیّۃ و تاویّہ و تَیُویّۃ۔ حروف ابجد میں ۴۰۰ کے برابر ہے۔ متکلم اور مخاطب کے لئے فعل کے آخر میں آتا ہے جیسے: قمتُ و قمتَ و قمتِ و قُمتُما و قُمتُم و قمتُنَّ۔ تانیث کیلئے حرف کے طور پر آتا ہے جیسے: قائمة اور ضربَتْ میں۔ جنس کی واحد کی تمیز کیلئے بھی آتا ہے جیسے شجرة میں جو شجر کا واحد ہے۔ نیز مبالغہ کے لئے بھی آتا ہے جیسے فَهَّامَة میں۔ قسم کے لئے حرف جر ہوتا ہے چنانچہ اللہ تعالیٰ کے اسم کو جر دیتا ہے جیسے تاللّٰہِ میں۔ کبھی اس کے سوا کو بھی جر دیتا ہے جیسے تَرَبِّي میں۔ زائد بھی ہوتا ہے اور منتھی الجموع کے صیغہ سے یا تو نسب پر دلالت کے لئے جیسے مہالِبة میں جو مهلَّبی منسوب کی جمع ہے۔ یا محذوف حرف کے بدلہ کیلئے جیسے: زنادقة میں جو زندیق کی جمع ہے۔ علاوہ ازیں افعال کے شروع اور وسط میں بھی زیادہ کیا جاتا ہے جیسے: تقاتل و اقتتل میں۔ اسماء کے آخر میں بھی آتا ہے جیسے ملکوت کی تاء کی طرح۔ کلمہ کے اوّل میں محذوف حرف تاء زائدہ کی جگہ بھی آتا ہے: جیسے عِظَة میں جو اصل میں وعظ ہے۔ یا اس کے آخر کی جگہ جیسے شَفَةٌ جس کی اصل شَفَهٌ ہے۔

تا: تا جمع اولاء، مثنّی: تان۔ اسم ہے۔ جس کے ذریعے مونث مفرد کی طرف اشارہ کیا جاتا ہے۔ اس پر هاء تنبیہ داخل ہوتی ہے: هاتا وهاتان و هؤلاء۔ مخاطبہ میں کاف کے ساتھ لاحق ہوتا ہے۔ چنانچہ آپ کہتے ہیں: تَاكَ و تَلكَ و تِيكَ و تِلكَ۔ اس میں تاء کی فتح ردی لغت ہے۔ مثنّی کے لئے: تَانِكَ و تَانَّكَ۔ جمع کیلئے: أُولَـئِكَ و أُولاكَ و أُولالِكَ۔ تلك کے سوا ان حالات میں هاء تنبیہ بھی داخل ہوتی ہے۔

تاب: ۱۔ التَّابوت جمع تَوابِيت: لکڑی کا صندوق۔ اسی سے ہے۔ تابوتُ الميِّت۔

۲۔ تَابير (ح): امریکا اور استوائی ایشیا کے مرطوب جنگلوں میں رہنے والا ایک جانور۔ اس کا گوشت کھایا جاتا ہے اور گائے کے گوشت کی طرح ہوتا ہے۔

○ ت: ٹیلیفون کا مخفف۔

تَ: قسم کے شروع میں آتا ہے جیسے تَاللّٰہِ: خدا کی قسم۔

تَاء: حرف ت کا نام۔

○ تَابُوت جمع تَوابِيت: صندوق، کیس case، پیٹی یا لوہے کی پیٹی، لکڑی کا صندوق، خزانے کا صندوق، زیور کا ڈبہ، چاندی سونے کی ڈبیا، صندوقچہ، تابوت، مردہ کو دفن کرنے کا صندوق۔ تابوتُ العهد: لکڑی کا صندوق جس میں توریت کی لوحیں محفوظ تھیں۔ تابوتُ السَّاقِية: پانی نکالنے کا پہیہ۔ تَابيُوكا: ایک درخت جس سے سوجی نکالی جاتی ہے۔

تأتأ: تَأْتَأَ تَأْتَأَةً و تِئْتَاءً: تاء کی ادائیگی میں تتلانا صفت: تَأْتَاء۔ — الطفلُ: بچے کا چلنا۔ — المُحارِبُ: جنگ میں بہادر کا اکڑ کر چلنا۔

○ تَأْتَأَ: خوف یا دہشت سے ہکلانا، تتلانا، رک رک کر بولنا۔

تأر: تَأَرَ - تَأْرًا ه: کو جھڑکنا۔ أَتْأَرَ إِتْآرًا ه بالعصا: کو لاٹھی مارنا۔ — نظرَهُ اليه: کو ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا۔

التارة جمع تارات و تِير و تِئَر: ایک مرتبہ، ایک دفعہ۔ کثرت استعمال کی وجہ سے ہمزہ ترک کر دیا گیا ہے۔ کہا جاتا ہے: فعلتُ تارةً هذا و تارةً ذاك: میں نے ایک دفعہ یہ کیا اور ایک دفعہ وہ کیا۔ تارةً بعد تارة: بار بار۔

○ أَتْأَرَ البصرَہ/ إلی: کو تکنا، گھورنا، ٹکٹکی باندھ کے دیکھنا۔

تاز: تَأَزَ - تَأْزًا الجرحُ: زخم کا مندمل ہونا۔ — القومُ فی الحرب: لڑائی میں لوگوں کا قریب قریب ہونا۔

○ تازه = طازَة: تازہ، نیا، نرم۔

تئق: تَئِقَ - تَأَقًا الاناءُ: برتن کا بھرنا۔ — الرجلُ: غصہ سے بھر جانا، غضبناک ہونا۔ صفت: تَئِق و مِتْآق۔ اس سے ضرب المثل ہے: أَنا تَئِقٌ و أنتَ مَئِقٌ فكيف نتفق: میں غضبناک ہوں اور تو گھبرایا ہوا ہے پھر ہم کس طرح متفق ہوں؟ (دو مختلف عادتوں والے لوگوں کے متعلق کہا جاتا ہے۔) أَتْأَقَ الاناءَ: برتن کو بھرنا۔ التَّأَقة: غصہ کی شدت۔ بدی کی طرف تیزی سے بڑھنا۔

تأم: ۱۔ أتأمتِ المرأةُ: عورت کا جڑواں اولاد جننا صفت: مُتْئِمٌ۔ اگر یہ اسکی عادت ہو یعنی ہر بار جڑواں بچے جنے تو اسے مِتْآم کہتے ہیں جس کی جمع مَتَائِيم ہے۔ تَاءَمَ اخاه: بھائی کے ساتھ جڑواں پیدا ہونا صفت: تِئْمٌ و تؤمٌ و تَئِيمٌ۔ التَوْأَم جمع تَوائِم و تُؤَام مونث تَوْأَمَة: جڑواں۔ کہا جاتا ہے: هذا توأمُ هذا و هذه توأمةُ هذه: یہ اس کا جڑواں ہے اور یہ اس کی جڑواں ہے۔ جب دونوں جمع ہوں تو ان کو توأمان و تَوْأَم کہا جاتا ہے جیسے کہا جاتا ہے: هماز و جان و زوج۔

۲۔ أَتْأَمَ الثوبَ: کپڑے کو دوہرے دھاگے سے بننا۔ صفت مفعولی: مِتْأَم۔

۳۔ التَّوْأَم: جوئے کے تیروں میں سے ایک تیر۔ تَوائِمُ

النحوم او اللؤلؤ: گنجان ستارے یا موتی۔
◯ التامِیز: دریائے ٹھیمز (thethames)
◯ تای: چائے۔ تای اَحْمَر: بلیک ٹی۔
◯ تابَور و تاپیر جمع تابورات و تاییرات: خواتین کا سلا ہوا سوٹ۔

تبّ: ۱۔ تَبّ ۔ تَبًّا الشیءَ: کو کاٹنا۔
۲۔ تَبّ ۔ تَبًّا و تَبَبًا و تَبَابًا و تَبِیْبًا: ہلاک ہونا۔ کہا جاتا ہے: تَبًّا لہ: اللہ تعالیٰ خسران اور ہلاکت اس کے لئے لازم کردے۔ تَبَّتْ یداہ: خدا کرے اس کے دونوں ہاتھ ٹوٹ جائیں۔ ـــ فلانًا: کو ہلاک کرنا۔ تَبَّبَ فلانًا: سے تَبًّا لَک کہنا، کو ہلاک کرنا۔ التَبَاب: نقصان، ہلاکت۔ التَبَّۃ: سخت حالت۔
۳۔ اَتَبّ ہ: کو کمزور کرنا۔ اِسْتَتَبَّ الرجلُ: کمزور ہونا، عاجز ہونا۔ التَّابّ جمع اَتْبَاب: بوڑھا اور کمزور آدمی کہا جاتا ہے: کنتُ شاباً فصرتُ تابًّا: میں جوان تھا اور اب بوڑھا ہو گیا۔ التَّابّ: کی۔
۴۔ اِسْتَتَبَّ الطریقُ: راستہ کا بہت چلنے والا ہونا۔ ـــ الامرُ: کام کا درست ہونا، ٹھیک ہونا، درستی کی حالت میں جاری رہنا۔
۵۔ تَتَبَّبَ الرجلُ: بوڑھا ہونا۔
◯ تَبَّ ۔ تَبًّا و تَبَبًا و تَبَابًا: ہلاک ہونا، برباد ہونا، تباہ ہونا۔ اِسْتَتَبَّ: مستحکم ہونا، مضبوط ہونا، جمنا، قائم ہونا، باقاعدہ ہونا، باترتیب ہونا، حسب معمول ہونا، خوب ترقی کرنا، آگے بڑھنا یا جاری ہونا۔ اسْتَتَبَّ لہ الامرُ: کے لئے سب کچھ ٹھیک ٹھاک ہونا۔ تبًّا لہ: خدا کرے وہ ہلاک ہو، اسے تباہی آئے۔ اِسْتِتْبَاب: حسب معمول ہونا، باقاعدگی، طبعی ہونا، یکسانیت، باضابطگی، حسن ترتیب۔ ترتیب، نظم، پائداری، استحکام، موافق ارتقا یا رفتار۔
◯ التِبْت: تبت (ایک ملک کا نام)۔

تبر: ۱۔ تَبِرَ ۔ تَبَرًا: ہلاک ہونا۔ تَبَرَ ۔ تَبْرًا ہ: کو ہلاک کرنا، کو توڑنا۔ تَبَّرَہُ: کو ہلاک کرنا، برباد کرنا۔ التَبَار: ہلاکت۔ المُتَبُور: ہلاک ہونے والا۔
۲۔ اَتْبَرَ عن الامرِ: کام سے پیچھے ہٹنا، رکنا۔
۳۔ التِبْر واحد تِبْرَۃ: سونے کا ڈھیلا جو نہ ڈھلا ہوا ہو نہ سکہ کی شکل میں ہو بلکہ کان کی مٹی میں ہو۔ ـ المُتَبُور: ناقص۔ التَابُور جمع تَوَابِیر: فوجی دستہ (ترکی لفظ) التِبْرِیَۃ (طب): بالوں کی جڑوں کی بھوسی۔
◯ تَبَرَ ۔ تَبْرًا ہ: کو تباہ کرنا، برباد کرنا، نیست و نابود کرنا۔ تِبْر: خام دھات، سونے کا چورا، سونے کے ڈھیلے، کچی دھات فلز۔ تَبَار: تباہی، بربادی۔ تِبْرِیَۃ: بفا، سر کی خشکی۔
◯ تَبْرِیز: تبریز (شمال مغربی ایران کا شہر، آذربائیجان صوبے کا دارالحکومت)۔

تبع: ۱۔ تَبِعَ ۔ تَبَعًا و تَبَاعًا و تَبَاعَۃً و اِتْبَعَ ہ: کے پیچھے چلنا، کے ساتھ جانا، کا مطیع و فرمانبردار ہونا۔ صفت: تَبَع (واحد اور جمع دونوں کے لئے) جمع أتباع و تَابِع جمع تَبَع و تَبَعَۃ و تَوابِع و تُبّاع۔ ـــ الشيءَ: کے نشان پر چلنا۔ تَبَّعَ ہ: کی پیروی کرنا۔ ـــ بہ کذا: کو سے لاحق کرنا۔ تَابَعَ بین الاعمال: کام لگاتار کرنا۔ ـــ الحدیثَ: بات اچھی طرح بیان کرنا۔ ـــ العملَ: کو مستحکم کرنا، میں ماہر ہونا۔ ـــ فلانًا علی الامر: سے کام پر موافقت کرنا۔ کہا جاتا ہے: تابعنی بما لہ عندی: اس نے مجھ سے اپنی ان چیزوں کا مطالبہ کیا جو میرے پاس تھیں۔ اَتْبَعَ ہ: کی پیروی کرنا، سے جاملنا۔ ـــ ہ کذا: کو سے لاحق کرنا۔ تَتَابَعَتِ الاخبارُ: خبروں کا ایک دوسرے کے بعد آنا۔ تَتَبَّعَ الاَمرَ: دیر تک کسی کام کی تلاش و جستجو کرنا۔ کہا جاتا ہے: تَتَبَّعْتُ احوالہُ: میں اس کے احوال کی ٹوہ میں لگا رہا۔ اِسْتَتْبَعَہُ: کو کے پیچھے چلنے کے لئے کہنا، کو کے پیچھے چلانا۔ التَابِع: کے پیچھے چلنے والا، خادم۔ التابع او الدلیل لمقدار متحول: وہ مقدار جس کی قیمت تغیر پذیر چیز کی قیمت کے تعین سے متعین کی جائے۔ مربع کی مساحت جو اسکے ضلع کے تابع ہو اور ضلع معلوم ہونے پر متعین کی جائے۔ تابع متزاید: وہ تابع جو تغیر پذیر کے بڑھنے سے بڑھے اور کم ہونے سے کم ہو۔ تابع متناقص: وہ تابع جو تغیر پذیر چیز کی کمی سے بڑھے اور اس کے زیادہ ہونے سے کم ہو۔ تابع دائری او مثلثی: تغیر پذیر چیز کا تابع جو قوس الدائرہ کہلاتا ہے، سایہ۔ التَابِعَۃ: خادمہ۔ التِبْع: تابع۔ التِبِّع: بہت تابعداری کرنے والا۔ التَبِعَۃ جمع تَبِعَات و التِبَاعَہ جمع تِبَاعَات: ذمہ داری نتیجہ، انجام معلول۔ اس کا استعمال شرّ میں زیادہ ہے۔ کہا جاتا ہے: لھذا الفعل تَبِعَۃ: اس کام سے برائی اور نقصان پہنچے گا۔ التَبِیع جمع تِبَاع و تَبَائِع: مددگار، پیروی کرنے والا۔ التِبَاع: تابع کا مصدر۔ کبھی صفت بن آتا ہے۔ جیسے اس قول میں: وشھدنا ھُنَّ ایّامًا تِبَاعًا: ہم نے انہیں کئی دن لگاتار دیکھا۔ التُبَّع جمع تَبَابِع: سایہ۔ الاِتْبَاع (مص): کسی ایسے لفظ کا لانا جو پہلے لفظ کا ہموزن ہو اور معنی میں قوت پیدا کرے۔ جیسے کثیر بثیر او خبیث نبیث: بہت بہت، خبیث ہی خبیث۔ التَابِعی: تابع اور تابعہ سے نسبت۔ شرع اسلامی میں وہ مسلمان جس نے رسول اللہ کے صحابہ سے ملاقات کی ہو اور مسلمان فوت ہوا ہو۔ صحابی وہ مسلمان جس نے اللہ تعالیٰ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا دیدار کیا ہو اور آپ کی صحبت میں زندہ رہا ہو۔
۲۔ التَابِع: آسیب، بھوت پریت، بدروح۔ التَابِعَۃ مادہ آسیب، بھوت پریت، بدروح۔ التِبْع: عاشق کہا جاتا ہے: ھو تِبْعُ الکرم: وہ فیاضی کا عاشق و دلدادہ ہے۔ التُبَّع جمع تَبَابِع: شہد کی بڑی مکھی جمع التبابعہ: یمن کے بادشاہوں کا لقب۔
◯ تَبِعَ ۔ تَبَعًا و تَبَاعَۃً ہ/ ہ: کی پیروی کرنا، کے پیچھے آنا یا جانا، کا پیچھا کرنا، کی تابعداری کرنا، کا اتباع کرنا، نشانات دیکھ کر چلنا، کے پیچھے چلنا، ـــ ہ: کا تعاقب کرنا، کو مدنظر رکھنا، کے درپے ہونا، کا اتباع کرنا، سے چپکنا، چسپاں رہنا، پر عمل کرنا، پر عمل پیرا ہونا، (سڑک) سے جانا، سڑک یا راستہ سے آغاز کرنا، سے متعلق ہونا، کی ملک ہونا، کا رکن یا فرد ہونا۔ ـــ ہ: کا ماتحت ہونا، سے لگاؤ ہونا، کے ماتحت ہونا۔ تَبِعَ الدروسَ: کلاسوں میں باقاعدگی سے حاضر ہونا۔ تَابَعَ ہ/ ہ: کی پیروی کرنا، کی نئی صورت حال پر نگاہ رکھنا، کو یاد رکھنا۔ ـــ ہ علی: کسی معاملہ میں کسی سے متفق ہونا۔ ـــ ہ/علی: سے متفق ہونا، ہم آہنگ ہونا۔ ـــ ہ/ ہ: کا تعاقب کرنا، پیچھا کرنا، کے بارے میں مزید تجسس سے کام لینا، ـــ ہ: کو جاری رکھنا۔ ـــ سیرَہُ: اپنا سفر جاری رکھنا۔ ـــ ہ: پر جمے رہنا، کو جاری رکھنا۔ اَتْبَعَ (وقت اور رتبہ وغیرہ میں) جانشینی کا سبب ہونا۔ ـــ ہ ہ: کو کی کمان یا اختیار کے تحت رکھنا، کو کا ماتحت بنانا۔ ـــ ہ ہ: کو سے کمتر قرار دینا۔ تَتَبَّعَ ہ: کو سمجھنا (خصوصاً موضوع، نئی صورت حال وغیرہ) کو نظر میں رکھنا، کا مطالعہ کرنا، ـــ ہ/ ہ: کا تعاقب کرنا، کا کھوج لگانا، کا پیچھا کرنا۔ ہ: کا سراغ لگانا۔ ـــ ہ ہ: کو کا ماتحت بنانا۔ تَتَابَعَ: لگاتار ہونا، مسلسل ہونا، پے درپے ہونا، پے درپے ہونا یا آنا، ایک دوسرے کے بعد آنا۔ میں توقف تسلسل قائم کرنا۔ اِتَّبَعَ ہ/ ہ: کے پیچھے آنا، کے بعد میں آنا، کا جانشین ہونا۔ ـــ ہ ب: کو کے بعد لانا۔ ـــ ہ: کے خلاف قانونی کارروائی کرنا، پر مقدمہ چلانا، کے خلاف استغاثہ دائر کرنا۔ ـــ ہ: کی پیروی کرنا، کو بجا

لانا، پر التفات کرنا، دھیان کرنا، توجہ کرنا، کا لحاظ کرنا، کا پاس کرنا، کو ذہن میں رکھنا، کو حاصل کرنے کیلئے جدوجہد کرنا، کا جائزہ لینا، کی تحقیقات کرنا، کا مطالعہ کرنا۔ اِتَّبَعَ علی: کسی چیز خصوصاً کسی خیال وغیرہ کے پیرو یا حمایتی رکھنا۔ اِتَّبَعَ سیاسة: کسی پالیسی کو مدنظر یا جاری رکھنا۔ اِتَّبَعَ یمینه: دائیں ہاتھ رہنا۔ اِسْتَتْبَعَ ہ ہ: کو کے پیچھے چلنے کے لئے کہنا، کو کے پیچھے چلانا۔ ـ ہ: کو بہکانا، ورغلانا، گمراہ کرنا۔ ـ ہ: کا لازم یا قدرتی نتیجہ ہونا، کا باعث ہونا، کی صورت پیدا کرنا۔ ـ ہ: کو اپنا ماتحت بنانا، تابع فرمان بنانا۔ تَبَع: جانشینی، کے بعد ہونا یا آنا، ایک دوسرے کے بعد آنا یا ہونا، ماتحتی، انقیاد، اطاعت، تابعداری، انحصار، حالی موالی، نوکر چاکر، ملازمین، مرید، شاگرد، چیلا، پیرو، جانشین، مصاحب تابع، کم درجہ کا، کم حیثیت کا، معاون، مددگار۔ بالتبع: یکے بعد دیگرے، پے در پے، لگاتار، تسلسل کے ساتھ، سلسلہ وار۔ تَبَعًا لِ: کے مطابق، کی تعمیل میں، پر عمل کرتے ہوئے، کی وجہ سے، کے باعث، کے نتیجہ میں، نتیجۃً جمع أَتْباع: پیرو، پیروکار، مرید، شاگرد، چیلا، ساتھی، حامی، حمایتی، وابستہ، وابستہ دامن، پکا حامی، کٹر، شہری، باشندہ، رعیت، متعلق، متعلقہ، ماجرا (ضمنی) واقعہ۔ عُقُوبَةٌ تبعیة: ہنگامی سزا۔ تَبِعَة جمع تَبِعات: نتیجہ، ذمہ داری، فرض، منصبی۔ اَلْقَی التبعةَ علی: کو ذمہ دار بنانا۔ تَبِیع جمع تِباع: ملحقہ، زائد، مستلزم، منسلکہ جمع تبائع: پیرو، حامی، کٹر، پکا حامی، مصاحب، مددگار، مدد، ہاتھ بٹانے والا، معاون، خدمت گزار، خدمت گار، حاشیہ بردار، حاضر رہنے والا، شاگرد، چیلا، مرید، نوکر، خادم۔ تَبَعِیَة جمع تبعیات ماتحتی، محکومی، تسلط، تابعداری، انحصار، شہریت، قومیت۔ بالتبعیة: آگے چل کر، بعد میں، بعدازاں، اس لئے، اس سبب سے، اس وجہ سے، لہٰذا، چنانچہ اس واسطے، پس، اندریں حال۔ تِباعًا ایک دوسرے کے بعد، یکے بعد دیگرے، پے در پے، ایک ایک کرکے۔ مُتابَعَة: پیچھا کرنا، تعاقب، تلاش، جستجو، پیروی کرنا، مدنظر رکھنا، استغاثہ، قانونی کارروائی، فوجداری مقدمہ، تسلسل، اجراء، استمرار۔ اِتْباع (گرامر) کسی لفظ کو دہرا کر اور اس کے حرف صحیح کی آواز تبدیل کر کے زور دار بنانا جیسے کثیر بثیر۔ تَتَبُّع: (دلیل، نئی صورت حال وغیرہ کو) نظر میں رکھنا یا غور سے سننا، جستجو، تعاقب، استغاثہ، جانشینی، رفتار، روش۔ التتبع التاریخی: تاریخی روش یا سلسلہ۔ تتبعات عدلیة: قانونی کارروائی، استغاثہ۔ اِتِّباع: پیچھا کرنا، تعاقب، تابعداری کرنا، اتباع کرنا، کسی پالیسی کو مدنظر رکھنا (سے) وابستگی (کی) پیروی، (کی) تعمیل، (کی) پابندی، (پر) عمل۔ اِتِّباعًا لِ: کے مطابق، پر عمل کرتے ہوئے، کی پابندی میں، (کی) تعمیل میں، (کی) اطاعت میں، کی مطابقت میں، کے موافق۔ اِتْباعِی: ٹکسالی، اعلیٰ درجہ کا معیاری، اونچا، مستند۔ اِتِّباعِیَة: اعلیٰ درجہ کے ادب اور لٹریچر کا اسلوب اور اس کے اصول۔ تابِع جمع تَبَعَة و تُبّاع: اگلا، ذیلی، ذیل کا، آنے والا، بعد میں آنے والا، بعد کا، بعد میں آنے والا، ماتحت، ضمنی، زائد، مددگار، وابستہ ماتحت، زیر حکم، تابع، محتاج، کمتر، کم درجہ کا، دوسرے درجے کا، تابع، ثانوی۔ ـــ ل: کا ماتحت، کے تحت، سے متعلق، کسی کے اختیار یا صلاحیت کا محکوم، کا حامی، حمایتی، پیرو، طرف دار یا ہوا خواہ، سے وابستہ، سے وابستہ دامن، کا تابع۔ (جمع اَتْباع): حامی، حمایتی، پیرو، طرف دار، ہوا خواہ، وابستہ، وابستہ دامن، پیروکار، پکا حامی، کٹر، محکوم، شہری، باشندہ، ماتحت، خادم، ہر کام کرنے والا ملازم، (جمع توابع) تتمہ، ضمیمہ، اضافہ، قابل اضافہ چیز، کمی پوری کرنے کے لئے بڑھائی جانے والی چیز، مقدار جس کی قیمت دوسری چیزوں کی بدلتی قیمتوں پر منحصر ہو (ریاضیات میں)۔ الدُّوَل التابعة: ماتحت ملک۔ تابِعَة جمع تَوابِع: خادمہ، نوکرانی، جنّنی، گھر کا ساز و سامان، ماتحتی، تابعداری، انحصار، نتیجہ، حاصل، انجام، اثر، ذمہ داری، جمع توابع، محکوم علاقے، ماتحت ممالک، زیرنگیں ممالک۔ (الدول التوابع)۔ تابِعِیَة: قومیت، شہریت۔ مَتْبُوع: جس کی خدمت کی جائے، رہنما، مالک۔ ـ ب: جس کے پیچھے کوئی آئے، جس کا کوئی پیچھا کرے۔ مُتَتابِع: مسلسل، پیہم، متواتر، سلسلہ وار، لگاتار۔ مُتَّبَع (قاعدہ وغیرہ) جس پر عمل کیا جائے، جس پر عمل پیرا ہوا جائے، (رسم) جسے منایا جائے (سڑک، راستہ) جس پر سفر کیا جائے، جس سے جایا جائے۔

تبغ ا۔ التبغ (ن) تمباکو۔

۲۔ تَبْغِیَّة (ن) ایک پھولدار پودا۔

○ تِبْغ جمع تُبُوغ تمباکو۔

تبل ا۔ تَبَلَ ـ تَبْلاً و اَتْبَلَ ہ الحبُّ او الدهرُ محبت یا زمانے کا کسی کو بیمار کرنا۔ ـ ہ: کی عقل زائل کرنا، صفت مفعولی: متبول و تبیل۔

۲۔ تَبَّلَ و تابَلَ و تَوْبَلَ الطعام: کھانے میں مسالہ ڈالنا۔ التابَل والتابِل والتابُل جمع توابِل: مسالہ، کھانے کو مزیدار بنانے والی چیزیں، جیسے کالی مرچ زیرہ وغیرہ۔ التَبّال: مسالہ والا، مسالہ بیچنے والا۔

۳۔ التَبْل جمع اَتْبال و تُبُول (مص): کینہ، دشمنی۔ کہا جاتا ہے بینهما تَبْلٌ ان دونوں میں کینہ و عداوت ہے۔ التُوبال من النحاس و الحدید: تانبے اور لوہے کے ذرات جو کوٹنے پر گریں۔

○ تَبَلَ ـ تَبْلاً ہ: (محبت کا) کسی کو بیمار کر دینا، ضائع کرنا۔ تَبَّلَ و تابَلَ و تَوْبَلَ ہ: کو مسالہ دار بنانا، چٹپٹا بنانا۔ تابَل و تابِل جمع تَوابِل: کشنیز، دھنیا، مسالہ، گرم مسالہ، چٹنی، اچار، نمک مرچ، چاشنی۔ تَبُّولَه: ایک قسم کی سلاد۔ مَتْبُول: (محبت کی وجہ سے) بیمار، کمزور، پامال اور ضائع۔ مُتَبَّل: مسالہ دار، چٹپٹا، مزیدار۔ باذنجان مُتَبَّل: مسالہ بھرا بینگن۔

○ تَبْلُوه جمع تبلوهات بنائی ہوئی تصویر، پینٹنگ۔

تبن ا۔ تَبِنَ ـ تَبَنًا و تَبانة: سمجھدار و ذکی ہونا صفت تَبِن۔ تَبَّنَ الرجل: باریک بین ہونا۔

۲۔ تَبَنَ ـ تَبْنًا الدابةَ: جانور کو بھوسہ کھلانا۔ تَبَّنَ: بھوسہ گودام میں رکھنا۔ التِبْن واحد تبنه: بھوسہ۔ التِبْنِیّ: بھوسہ رنگ کا۔ التَبّان: بھوسہ فروش۔ (عام لوگ اس کو بھوسہ کے گودام کے معنی میں استعمال کرتے ہیں)۔ المَتْبَن: بھوسہ رکھنے کی جگہ، بھوسے کا گودام۔

۳۔ التُبّان: لنگوٹ، جانگھیا، نیکر۔ درب التَّبّانة: (فک): کہکشاں (عام لوگوں کی زبان میں)۔

○ مَتْبَن جمع مَتابِن: بھوسے کا پسا ہوا ڈھیر۔

تبا: تبا ـ تَبْوًا: حملہ کرنا، لوٹنا۔

تتر: التتر واحد تَتَرِی: تاتاری لوگ۔ کہا جاتا ہے: جاءَ القومُ تَتْرَی و تَتْرًی: لوگ پے در پے آئے، اس کی اصل وَتْرَی ہے۔

تِتِك: لبلبی، (بندوق کا) گھوڑا۔

تتن: التُتُن: تمباکو۔

○ تِیتَنُوس: کزاز، تشنج۔

تجر: تَجَرَ ـ تَجْرًا و تِجارةً و تاجَرَ و اِتَّجَرَ اِتَّجَرَ: تجارت کرنا، سوداگری کرنا۔ التاجر جمع تِجار و تُجّار و تَجْر: تاجر، سوداگر، بیوپاری۔ عرب شراب فروش کو تاجر کہا کرتے تھے۔ ـــ جمع تَواجر زائج۔ کہا جاتا ہے: بضاعة تاجرة بازار

میں بکنے والا سامان (اس کی ضد کاسدہ ہے)۔ التِجارَة: نفع کی غرض سے خرید وفروخت، سوداگری، تجارت، سرمایہ، تجارت۔ المَتْجَر: تجارت، سرمایہ۔ اس سے ہے: صَنعتهُ فی متجر الحمد رَابِحَة: المَتْجَرة جمع مَتَاجِر: منڈی۔ کہا جاتا ہے: ارضٌ مَتْجَرَةٌ: تجارتی ملک۔

○ تَجَرَ ۔ و تَاجَرَ و اِتَّجَرَ فی/ب: کی تجارت کرنا، کا کاروبار کرنا۔ تَاجَره: کے ساتھ کاروبار کرنا۔ تِجارَة: تجارت، بیوپار، لین دین، بڑے پیمانے پر تجارت، سوداگری۔ تجارتی مال، مال تجارت۔ تِجَاری: تجارتی، کاروباری۔ بیت تجاری: کاروباری ادارہ، فرم۔ الحرکة التجاریة: تجارت۔ شِرکة تجاریة: تجارتی کمپنی۔ اتفاق تجاری: تجارتی اتحاد۔ مَتْجَر جمع مَتَاجَر: کاروبار، سودا، معاملہ، لین دین، سامان تجارت، سٹور، دوکان۔ مَتْجَرِی: تجارتی، کاروباری۔ اِتّجَار ب: کی تجارت، کا کاروبار۔ تَاجر جمع تُجَّار و تِجَار: سوداگر، تاجر، کاروباری آدمی۔ تاجر الجملة: تھوک بیوپاری۔ تاجر التجزِئة و تاجر القِطاعِیّ: پرچون فروش، خوردہ فروش۔ بِضَاعَةٌ تَاجِرَة: قابل فروخت سامان تجارت۔

تحت: ۱۔ تَحْت جمع تُحُوت: ظرف مکان بمعنی نیچے۔ اس کے لئے اضافت ضروری ہے۔ دوسری صورت میں مبنی پر ضمہ ہوتا ہے۔ چنانچہ کہا جاتا ہے: جاءَ مِن تحتُ: وہ نیچے سے آیا۔ التُحُوت: کمینے لوگ۔ التَحْتَانِیّ: نیچے کا، نیچے سے متعلق، نچلا۔

۲۔ تَحْتَحَ ہ من مکانه: کو جگہ سے حرکت دینا۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ لا یُتَحْتَح من مکانه: فلاں شخص اپنی جگہ سے نہیں ہلتا۔ التَحْتَحة: حرکت تسمہ کی حرکت کی آواز۔

○ تَحْتَ: نیچے۔ تحتَ التَجْرِبَة: آزمائشی تجرباتی حالت میں، زیر تجربہ۔ تحت التحضیر: زیر تیاری، تحتَ الحِفظ: زیر حراست، زیر نگہبانی۔ تحتَ السداد و تحت التسدید: واجب الادا۔ تحتَ اِشرافِ: کے زیر سرپرستی، کے زیر انتظام۔ تحت الشعور: تحت الشعوری، نیم شعوری۔ تَحتَ تَصَرُّفِهِ: اس کے ہاتھ میں، اس کے سپرد، اس کی تحویل میں۔ تحتَ الطَبْع: زیر طباعت۔ تحت عنوانِ ۔: کے زیر عنوان۔ تحتَ اَعْیُنِنَا: ہماری آنکھوں کے سامنے۔ تحت التمرین: زیر تربیت۔ تحتَ الیَد: موجود، حاضر، پیش نظر، قریب ہی، برتنے میں سہل۔ تحتَ یَدِه: اس کے اختیار میں۔ مِن تحتِ: نیچے سے، نیچے۔ تَحْتَانی: نچلا۔ مَلابِسُ تَحتانیة: زیر جامہ underwear۔

تحف: اَتْحَفَ هُ الشیءَ و بالشیءِ و اتّحَفَهُ به: کو کوئی چیز بطور ہدیہ دینا، بطور تحفہ پیش کرنا۔ التُحفه و التُحَفَة جمع تُحَف: ہدیہ، تحفہ۔ بڑھیا قیمتی چیز، ہر وہ چیز جو بطور لطف و مہربانی کسی کو پیش کی جائے۔

○ اَتْحَفَ ہ ب/ہ: کو کوئی تحفہ دینا، تحفہ پیش کرنا۔ تُحْفَة جمع تُحَف: تحفہ، ہدیہ، خوبصورت اور انمول شئے، عجیب شئے، انوکھی شئے، نادر شئے، نادرۂ روزگار، نیکی یا خیر کی کوئی چیز، آرٹ کی کوئی چیز، آرٹ کا کوئی کام۔ تحفة فَنِّیّة: آرٹ کا فقید المثال کام۔ مَتْحَف جمع مَتَاحِف: عجائب گھر، عجائب خانہ۔ متحف الشمع: مومی پتلوں کی نمائش گاہ۔

تحم: ۱۔ تَحَمَ ۔ تَحْمًا الحائِكُ الثوبَ: جولاہے کا کپڑے پر بیل بوٹے ڈالنا، کاڑھنا۔ التَاحِم: جولاہا۔

۲۔ اِتْحَمَّ اتْحِمَامًا: سخت سیاہ ہونا یا سرخی مائل سیاہ ہونا۔ صفت اَتْحَم التُحْمَة: سیاہی کی شدت، لالی، سرخی۔ الأَتْحَم: سخت سیاہ۔

تخّ: ۱۔ تَخّ ۔ تُخُوخَةً العجینُ: گندھے ہوئے آٹے میں خمیر اٹھنا، ترش ہونا۔ ــــ تَخًّا و اَتَخَّ العجینَ او الطینَ: گندھے ہوئے آٹے یا مٹی میں پانی بڑھانا تا کہ وہ نرم ہو جائیں۔ التَخّ: خمیرہ آٹا۔

۲۔ التَخّ: تلوں کا نچوڑ۔

تخت: ۱۔ التَخْت جمع تُخُوت: تخت، پلنگ، کپڑوں کی الماری۔ تخت المملكة: مملکت کا دار الحکومت۔ تختُ المَلِك: شاہی عرش، تخت شاہی۔

۲۔ التَخْتَخَة: زبان کی لکنت، ہکلا پن۔ التَخْتَاخ و التَخْتَخَانیّ: ہکلا۔

○ تَخّ ۔ تَخًّا: ترش ہونا، کھٹا ہونا، خمیرا ہونا۔

○ تَخْت جمع تُخُوت: پلنگ، چارپائی، صوفہ، پٹی، بینچ، سیٹ، چیزوں کی نمائش کی الماری، صندوق، خزانے کا صندوق، الماری، کپڑوں کی الماری، جامہ دان، منبر، چبوترا، سٹیج، شہ نشین، سنگت، سرود گاہ۔ تختُ المُلْك: عرش، تخت شاہی، شاہی محل، دار الحکومت۔ تخت المملكة: دار الحکومت۔ تخت رواں، تخت روان، خچر برداشتہ ڈالی، پالکی۔

○ تَخْتَة: بورڈ، ڈیسک، تختہ سیاہ۔

○ تَخْتَخَ: گلنا، سڑنا، مرجھانا، زوال پذیر ہونا۔

تخذ: تَخِذَه: کو لینا۔

تخم: ۱۔ تَخَمَ ۔ تَخْمًا ہ: کی حد مقرر کرنا۔ تَاخَمَ مُلکی مُلکَك: میرے ملک کی سرحد کا تیرے ملک کی سرحد سے متصل و ملحق ہونا۔ التُخْم و التَخْم جمع تُخُوم: سرحد۔

۲۔ تَخِمَ ۔ تَخَمًا و اتَّخَمَ: کو بدہضمی ہونا، اَتْخَمَ ہ الطعامُ: کھانے کا کسی میں بدہضمی پیدا کرنا۔

○ تَخِمَ ۔ تَخَمًا: بدہضمی میں مبتلا ہونا، زیادہ کھانے سے بیمار محسوس کرنا۔ اَتْخَمَ ہ: کو بہت زیادہ کھلا دینا، کا جی بھر دینا، زیادہ کھلا کر منہ پھیر دینا، کو بدہضمی کرنا، بیمار کرنا۔ ــــ ہ: (پیٹ) میں زیادہ کھانا ٹھونسنا، پیٹ بھر دینا۔ اِتَّخَم: بدہضمی ہو جانا، زیادہ کھانے سے بیمار محسوس کرنا۔ تُخَمة و تُخْمَة جمع تُخَم و تُخَمات: بدہضمی۔ مَتْخُوم: بدہضمی میں مبتلا، بدہضمی کا، بدہضمی سے نڈھال، جسے بدہضمی کی شکایت ہو۔ تَخَمَ ۔ تَخْمًا ہ: کی حدیں مقرر کرنا، کی حد بندی کرنا، کی سرحد مقرر کرنا، کی حد کا کام دینا، کی حد کے اندر رکھنا، کی حد ہونا۔ تَاخَم ہ: سے متصل ہونا، ملحق ہونا، ملا ہوا ہونا۔ تَخْم و تُخْم جمع تُخُوم: حد، سرحد، حد فاصل۔ مُتَاخِم: متصل، ہمسایہ، قریبی۔

تدر: التَدْرُج و التَذْرُج جمع تَدَارِج (ح): ایک خوبصورت لمبی دم والا پرندہ (فارسی لفظ)۔

○ تَدْرُج و تَدْرُجَة: چکور، دراج۔

○ تَدمُر: جس کا تلفظ عموما تُدمُور کیا جاتا ہے۔ شام کے ایک قدیم شہر کا نام، جو اب ایک چھوٹا سا گاؤں ہے۔ اسے palmyra کہا جاتا ہے۔ تَدْمُرِی (تلفظ تُدمُورِی) کوئی ایک۔ لاتدمری: کوئی بھی نہیں، کوئی زندہ روح نہیں۔

ترّ: ۱۔ تَرَّ ۔ تَرَارَةً الرجلُ: موٹا اور ڈھیلا ہونا۔ صفت: تَارّ۔

۲۔ تَرَّ ۔ تَرًّا و تُرُورًا عن قومه: اپنی قوم سے جدا ہونا، دور ہونا۔ ــــ العظمُ: ہڈی کا کٹ کر گر جانا۔ اَتَرَّه: کو دور کرنا۔ ــــ یَدَه: کا ہاتھ کاٹنا۔ التَرِّی من الایدی: کٹا ہوا ہاتھ۔

۳۔ التُرّ: اصل، جڑ، معمار کا سوت۔

○ تَرابِیزَة جمع تَرَابِیزات: میز

○ تَرَاخُوما: آنکھ کی ایک بیماری جس میں پپوٹے کے

اندر والے نکل آتے ہیں۔ Trachoma۔

○ تِراس جمع تراسات: ڈھلان کے اوپر کا چبوترہ، روِش (گھر یا باغ میں) اونچی جگہ یکساں مکانوں کی قطار (terrace)۔

○ تَرام و تَرامْوای: ٹرام، ٹرام وے tramway۔

ترب: ا۔ تَرِبَ ۔ تَرَبًا المکانُ: جگہ کا بہت مٹی والا ہونا۔ ـ الشیءُ (کو) مٹی لگنا۔ ـ تَرَبًا و مَتْرَبًا الرجلُ: محتاج ہونا صفت: تَرِیب و تُرُوب جمع تِراب۔ اسی سے ہے: تَرِبَ بعدان أترَبَ: وہ مالدار ہونے کے بعد محتاج و فقیر ہوگیا۔ تَرَّبَ و أترَبَ: مالدار ہونا، تہی دست محتاج ہونا (ضد)۔ ـ الشیءَ: پر مٹی ڈالنا۔ تَتَرَّبَ: مٹی ہونا، خاک آلود ہونا۔ التُراب جمع أتربة و تِربان: مٹی۔ التُرب و التَرَب: مٹی۔ التَرباء: مٹی۔ زمین، کہتے ہیں: بینهما مابین الجرباء و الترباء: ان دونوں کے درمیان آسمان اور زمین جیسا فرق ہے۔ (دیکھو جرباء، مادہ جرب میں)۔ التُربة جمع تُرَب: مٹی، مقبرہ۔ تُربة الانسان: انسان کی قبر۔ التَرِب: غریب محتاج۔ ریحٌ تَرِبة: خاک اڑانے والی ہوا۔ لحمٌ تَرِبٌ: خاک ملا گوشت۔ مکانٌ تَرِبٌ: بہت مٹی والی جگہ۔ المَترَبة: فقر و فاقہ۔ کہا جاتا ہے: مسکینٌ ذو مَترَبةٍ: خاک آلود مسکین۔

۲۔ تارَبَ ہ: کا ہم عصر ہونا، دوست ہونا۔ ـ ت فلانةٌ فلانةً: فلاں عورت فلاں کی دوست اور ہمجولی ہے۔ التِرب جمع أتراب: ہم عمر، ہم سن، دوست، ساتھی۔ اس کا اکثر استعمال مونث میں ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے: هذه تِربُ فلانةٍ: وہ اس کی ہم عمر ہے۔

۳۔ التَرِبة جمع تَرِب: ایک قسم کی گھاس۔ ـ جمع تَرِبات: انگلیوں کے پورے۔ التَریبة جمع ترائب: سینہ کی ہڈی، سینہ کا بالائی حصہ۔ تَرِیبة البعیر: اونٹ کے نحر کی جگہ۔

○ تَرِبَ ۔ تَرَبًا: گرد آلود ہونا یا ہو جانا، گرد سے اٹا ہوا ہونا یا ہو جانا۔ تَرَّبَ و أترَبَ ہ/ھا: کو دھول یا مٹی سے ڈھانپنا، ڈھانکنا۔ تارَبَ ہ: کا ساتھی ہونا، کا ہم عمر ہونا۔ تَتَرَّبَ: گرد آلود ہونا، گرد و غبار سے اٹا ہوا ہونا۔ تِرب جمع أتراب: ہم عمر، ہم عصر، ساتھی۔ تَرِب: گرد آلود، گرد و غبار سے اٹا ہوا۔ تُربة جمع تُرَب: مٹی، گرد و غبار، کیچڑ، میدان، قبر، مقبرہ، قبرستان، دفن کرنے کی جگہ۔ تُرَبِی جمع تُرَبِیة: گورکن۔ تُراب جمع أتربة و تِربان: گرد، زمین، کیچڑ، میدان، مٹی۔ تُرابی: خاک آلود، گرد آلود، غبار اٹا، سفوف بنا ہوا، سفوف سا، پیسا ہوا، جس کو بآسانی سفوف بنایا جا سکے۔ مٹی جیسا، مٹی کا، گرد و غبار میں اٹا ہوا، بھورا۔ تُرابة: سیمنٹ۔ تَرِیبة جمع ترائب: سینہ، چھاتی۔ مَتربة: غربت، خواری، تہی دستی محتاجی جمع مَتارب: کیچڑ بھری کان۔ مُترَب: مُترِب: گرد آگود، گرد و غبار سے اٹا ہوا۔

○ تَرْبَس: (=دَرْبَس) ہ: (دروازے کو) چٹخنی لگانا۔ تِرباس جمع ترابیس و ترابِس: چٹخنی، ٹکنی، بلی، کھٹکا۔

○ تَربَنتین: تارپین کا تیل۔

○ تَربِیزة: میز۔

○ تَربِین جمع تَربینات: چرخ turbine

ترتر: تَرتَرَ تَرتَرةً: جلدی جلدی اور بہت بولنا، گفتگو میں نرم اور بدن میں ڈھیلا ہونا۔ ـ الشیءَ: کو خوب ہلانا۔ تَتَرتَرَ: ہل جانا۔ التَراتِر: سختیاں۔

○ تِرتِر: سونے چاندی کے سلمے ستارے۔

ترج: ا۔ تَرِجَ ۔ تَرَجًا الرجلُ: کے لئے کسی چیز کا مبہم اور نامعلوم ہونا، گول مول یا غیر واضح ہونا۔ تَرِجَ ۔ تَرُجًا: چھپنا، پوشیدہ ہونا۔ التَرِیج مونث تَرِیجة: مضبوط پٹھوں والا۔ کہا جاتا ہے: ریحٌ تَرِیجةٌ: تیز و تند ہوا۔

۲۔ تَرجَمَ الکلامَ: کا ترجمہ کرنا، دوسری زبان میں وضاحت کرنا صفت: ترجُمان و تُرجُمان جمع تَراجِمة و تَراجِم: کہا جاتا ہے: تَرجَمَه بالترکیة: اس نے اس کا ترکی میں ترجمہ کیا۔ ـ عنه: کے معاملہ کو واضح کرنا۔ التَرجَمة جمع تَراجِم: ترجمہ۔

۳۔ تُرجِمَ الکلامُ: کلام کا مشتبہ ہونا۔

۴۔ تَرجَمَ الرجلَ: کسی شخص کے عادات و فضائل بیان کرنا، کسی شخص کی سوانح حیات لکھنا۔ التَرجَمة جمع تَراجِم: کسی شخص کی سوانح حیات۔ ترجَمة الکتاب: کتاب کا دیباچہ۔

○ تَرجَمَ ہ عن إلی: کا ایک زبان سے دوسری زبان میں ترجمہ کرنا۔ ـ ہ: کی تشریح کرنا، توضیح کرنا، کا مطالب سمجھانا، کی ترجمانی کرنا، کے متعلق ہونا، پر ہونا بطور تشریح، کی تفسیر بیان کرنا، کو تفصیل سے سمجھانا یا پیش کرنا۔ تَرجَمَ ہ/ل: کی سوانح حیات، سیرت یا تذکرہ لکھنا۔ تَرجمة جمع تَراجِم: ترجمہ، تشریح، سوانح حیات، سیرت، تذکرہ۔ (ترجمة الحیاة: سوانح حیات، سیرت تذکرہ)۔ تعارف، دیباچہ، پیش لفظ (کتاب کا) الترجمة السبعینیة: عہد عتیق کا یونانی ترجمہ، ہفتاوی ترجمہ، سَبعِینِی۔ تَرجُمان جمع تَراجِمة و تَراجِیم: مترجم، ترجمان، سوانح نگار، سیرت نویس۔ مُتَرجَم: ترجمہ شدہ۔ مُترجَمٌ علی الفِلم: ایکشن کے ساتھ بیک وقت آواز والی (فلم) ہم وقت ایکشن اور آواز والی (فلم)۔

ترح: تَرِحَ ۔ تَرَحًا و تَتَرَّحَ: غمگین ہونا۔ ترَّحَ و أترَحَ ہ: کو غمگین کرنا۔ التَرَح جمع أتراح: غم اور پریشانی یا تشویش، افلاس، محتاجی، فقیری۔ التَرِح: بہت غمگین، کم خیر والا۔ المِتراح من النوق: تھوڑی مدت دودھ دینے والی اونٹنی۔

ترز: ا۔ تَرَزَ ۔ تَرْزًا ہ: کو پچھاڑنا۔ التَراز: اچانک موت۔

۲۔ تَرَزَ ۔ و تَرِزَ ۔ تَرَزًا و تَرْزًا و تُرُوزًا الشیءُ: خشک ہونا، سخت ہونا، مضبوط ہونا۔ ـ الماءُ: پانی کا جم جانا۔ ـ الشیءَ: کو سخت کرنا، خشک کرنا۔ کہا جاتا ہے: الجریُ یُترِزُ لحم الدابّة: دوڑ جانور کے گوشت کو سخت کر دیتی ہے۔ التارِز: مضبوط اور سخت (اسی سے ہے: ان عجینکم لتارزٌ: تمہارا خمیر سخت ہے) خشک و بے روح، مردہ۔

○ تَرزِی جمع تَرزِیة: درزی۔ تَرزِیة: سینے پرونے کا کام، درزی کا کام۔

ترس: ا۔ تَرَّسَ ہ: کو ڈھال پہنانا یا دینا، کو ڈھال دلوانا۔ ـ و تَتَرَّسَ: ڈھال پہننا اور اس سے حفاظت کرنا، چھپنا صفت: تارِس۔ کہا جاتا ہے: لایستوی الراجلُ و الفارسُ و الأکشفُ و التارِس: پیدل اور سوار اور بے ڈھال اور ڈھال والا برابر نہیں ہوتے۔ الأکشف کا معنی ہے جس کے پاس ڈھال نہ ہو۔ اِتَّرَسَ بالترس او غیرہ: ڈھال وغیرہ سے اپنی حفاظت کرنا۔ التُرس جمع أتراس و تِراس و تُرُوس و تِرَسة: ڈھال۔ تُرسُ الشمس: سورج کی ٹکیہ۔ یہ مجاز ہے۔ کہا جاتا ہے: غابَ تُرسُ الشمس: سورج غروب ہوگیا۔ المِترس و المِترسة جمع متارِس و المِتراس جمع متاریس: مورچہ، کھائی۔ التَرّاس: ڈھال بنانے والا، ڈھال والا، ڈھال کا حامل۔ التِراسة: ڈھال بنانے کا پیشہ۔

۲۔ أترَسَ الباب: دروازہ بند کرنا۔ المِترس و

المِترَسَة جمع مَتارِس و المِتراس جمع مَتارِيس: دروازے کے پیچھے لگانے کا ڈنڈا۔

۳۔ التَرسانَة و التَرسخانَة: اسلحہ خانہ، (بحری) جہاز سازی کا کارخانہ۔ (ترکی زبان کا لفظ)۔

○ تَرَّس: ڈھال یا زرہ بکتر مہیا کرنا۔ تُرس جمع اَتراس و تُرُوس: ڈھال، سورج کی ٹکیہ۔ تِرس جمع تُرُوس: دندانے دار پہیہ، گئر (gear)، صندوق التُرُوس: گئر بکس gear box گئروں کا نظام: (the system of gears) transmission۔ سَمَكُ التُرس: ایک بڑی چپٹی مچھلی جو کھانے میں لذیذ ہوتی ہے (turbot)۔ مَترَس و مِترَس جمع مَتارِس اور مِتراس جمع مَتارِيس: چٹخنی، دروازہ بند کرنے کا کھٹکا، فصیل، دیوار، پشتہ، قلعہ، چار دیواری، ستر پناہ، کچا پشتہ، کچی مورچہ بندی، عارضی روک، عجلت میں تیار کیا ہوا مورچہ۔ متاريس: کچے پشتے، کچے مورچے، عارضی رکاوٹیں، کچی مورچہ بندیاں، عجلت میں تیار کئے ہوئے مورچے۔ تَرسانہ و تَرسخانَة: اسلحہ خانہ، میگزین، ہتھیار گھر، مرکز جہاز سازی shipyard، گودیاں، بندرگاہ۔

○ تَرسَكل: ٹرائیسکل، تین پہیوں کی سائیکل، trycycle۔

○ تَرَسِينَة: بالکونی (balcony) چھجا، شہ نشین۔

ترش: تَرِش ـ تَرَشًا: بدخلق ہونا صفت: تَرِش۔

ترص: تَرُصَ ـ تَراصَة الشيءُ: مضبوط ہونا، سیدھا ہونا صفت: تَرِيص۔ تَرَّصَ و اَترَصَ الميزانَ: ترازو کو سیدھا کرنا، صفت مفعولی: تَرِيص و مُترَص کہا جاتا ہے: اَترِص مِيزانَك فانه شائِل: اپنی ترازو ٹھیک کرلے کیونکہ اس کا پلڑا اٹھا ہوا ہے۔ المُترَصات: سیدھے نیزے۔

ترع: ۱۔ تَرِعَ ـ تَرَعًا: برائی کی طرف سبقت کرنا صفت: تَرِع و تَرِيع ـ تَتَرَّعَ اليه بالشرّ: کسی کو برائی جلدی سے پہنچانا۔

۲۔ تَرَعَ ـ تَرعًا عن الأمر: کو سے روکنا، باز رکھنا۔ تَرَّعَ البابَ: دروازہ بند کرنا۔ التُرعَة جمع تُرَع: دروازہ۔ کہا جاتا ہے: فتح ترعةَ الدار: اس نے گھر کا دروازہ کھولا۔ التَرّاع: دربان۔

۳۔ تَرِعَ ـ تَرَعًا الكوزُ او الحَوضُ: کوزے یا حوض کا بھرجانا صفت تَرِع۔ اَترَعَ الإناءَ: برتن کو بھرنا۔ اِتَّرَعَ الإناءُ: برتن کا بھرجانا۔ التَرّاع و الأترَع من السيل: وادی کو بھر دینے والا اسیلاب۔

التُرعَة جمع تُرَع: باغ، باغ کو جانے والی نالی، دو دریاؤں یا سمندروں یا پانی کے دوسرے قطعوں کے درمیان ہاتھوں سے بنائی ہوئی گہری نہر۔

○ تَرِعَ ـ تَرَعًا: برتن کا پُر ہونا یا ہوجانا۔ اَترَعَ ہ: کو خصوصاً برتن کو بھرنا۔ تُرعَة جمع تُرَع و تُرَعات: نہر (canal)، کشتی رانی یا جہاز رانی کے قابل مصنوعی گزرگاہ۔ تُرعَةُ الإيراد: آبپاشی کی نہر، معاون ندی (feeder)۔ ترعة التصريف: پانی کے نکاس کی نہر۔ الترعةُ الشَرِيفة: شاہ مراکش کی قیام گاہ۔

ترغ: التُرغَلَّة (ح) جنگلی کبوتر۔

○ تُرغُل و تُرغُلَّة: جنگلی فاختہ۔

ترف: ۱۔ تَرِفَ ـ تَرَفًا و تَتَرَّفَ: خوش حال و آسودہ حال ہونا صفت: تَرِف و تَرِيف تَرَّفَ و اَترَفَ ہ المالُ: کو مال و دولت کا سرکش بنانا، خراب کردینا۔ اُترِفَ الرجلُ: سرکشی پر اصرار کرنا۔ اِستَترَفَ: بغاوت کرنا، سرکشی کرنا۔ التُرفَة: نعمت، آسائش کی زندگی۔ المُترَف و المُتَتَرِّف: خوشحال، من مانیاں کرنے والا اور کوئی اسے روک نہ سکے۔

۲۔ التُرفة: اوپر کے ہونٹ کے وسط میں فطری ابھار۔ الأترَف: وہ شخص جس کے اوپر کے ہونٹ میں فطری ابھار ہو۔

۳۔ التِرفاس (ن): ایشیا اور افریقہ کے صحراؤں میں زمین کے نیچے رہنے والی ایک قسم کی کھمبی جس کی جڑیں کھانے کو لذیذ بناتی ہیں۔ (truffle)۔

○ تَرِفَ ـ تَرَفًا: متمول زندگی گزارنا، عیش و عشرت و ناز و نعمت کی زندگی گزارنا۔ اَترَفَ ہ: کو کمزور بنانا، بزدل بنانا، نامرد بنانا، کو فراواں وسائل فراہم کرنا، کو عیش و عشرت اور ناز و نعمت سے گھیرے ہوئے ہونا۔ تَتَرَّفَ: تمول کی زندگی بسرنا، عیش و عشرت میں ہونا، ناز و نعمت میں زندگی بسر کرنا۔ تَرَف و تُرفَة: عیش و عشرت، ناز و نعمت، فراوانی، دولتمندی، تونگری، مرفہ الحالی، دولت کی بہتات و کثرت، بزدلی، نامردی، زن صفتی، زنانہ پن۔ تَرِف: دولتمند، مالدار، تو انگر، فراواں پر تکلیف، گراں قدر، بیش قیمت، عیش پرست، عیش و عشرت کا دلدادہ۔ ـــ ب: سامان عیش و عشرت سے آراستہ، آراستہ پیراستہ، مزین، بہت زیادہ سجا ہوا، سامان عیش و عشرت سے آرائش کیا ہوا۔

ترق: التَرقُوَة جمع التَراقِي و التَرائِق (ع ا) ہنسلی، کہا جاتا ہے: تَرقاہُ تَرقَاةً: اس نے اس کی ہنسلی پر مارا۔ بَلَغَت روحُهُ التَراقِي: وہ دم بلب ہوا۔

ترك: تَرَكَ ـ تَركًا و تِركانًا و اَترَكَهُ: کو چھوڑنا، نظر انداز کرنا، فراموش کرنا، سے غفلت کرنا، بے توجہی کرنا، تغافل کرنا، کو بھول جانا۔ تارَكَ مُتارَكَةً و تِراكًا ہ: کو چھوڑنا۔ ـــ الرجلَ: سے مصالحت کرنا۔ تَتارَكوا الامرَ بَينهم: کے چھوڑنے پر اتفاق کرنا۔ تَراكِ: فعل امر کا اسم بمعنی: اُترُكْ چھوڑ دے۔ التَرِكَة و التَرِيكَة: وہ عورت جو اپنے باپ کے گھر بیٹھی رہے اور کوئی اس سے شادی نہ کرے۔ شترمرغ کا چھوڑا ہوا انڈہ، بچہ نکلنے کے بعد انڈے کا خول، خود (جو فوجی سر پر رکھتے ہیں) التِركَة والتَرِكَة: چھوڑی ہوئی چیز۔ اسی سے ہے: تَرِكَةُ المَيِّت: مرنے والے کا ترکہ۔ التَرِيك چھوڑا ہوا۔ ـ من الكَرم و النخل: انگور یا کھجور کا خوشہ یا گچھا جب سب کھالیا گیا ہو یا تھوڑا چھوڑ دیا گیا ہو۔ التَرّاك: بہت چھوڑنے والا۔

○ تَرَكَ ـ تَركًا ہ: کو چھوڑ دینا، کا حلفیہ انکار کرنا یا تردید کرنا، کو ترک کرنا، سے دستبردار ہونا، قطع تعلق کرنا، کو ماننے سے انکار کردینا، سے باز رہنا، سے پرہیز کرنا، احتراز کرنا، محترز رہنا، اجتناب کرنا۔ ـــ ہ: کو چھوڑ دینا، ـــ ہ (کسی جگہ سے) چلے جانا، کو چھوڑ دینا، ایک چیز چھوڑ کر دوسری کی طرف جانا، (بے عزتی) پی جانا، کو نظر انداز کرنا، میں غفلت کرنا، کو کرنا بھول جانا، نہ کرنا، کو گرانا۔ ـــ ہ إلى بالٍ: کو پر چھوڑنا، ـــ ہ ل: کیلئے کوئی چیز بطور ترکہ، میراث، ورثہ پیچھے چھوڑ جانا، کسی چیز کو بطور ترکہ کے حوالے کرنا۔ کے لئے کسی چیز کو ورثے میں چھوڑنا، ترکہ چھوڑنا، کو کوئی چیز میراث کے طور پر دینا۔ تَرَكَهُ يفعلُ: کو کچھ کرنے دینا۔ تَرَكَ مكانًا إلى: ایک جگہ کو دوسری جگہ کے لئے چھوڑنا۔ تَرَكَهُ في ذِمَّتِه: کو کی زیر نگرانی چھوڑنا، کو کے لئے چھوڑنا۔ تَرَكَهُ على حالِهِ: کسی چیز یا شخص کو بلا تغیر چھوڑنا کسی چیز یا شخص کو چھوڑنا۔ تَرَكَهُ و شأنَهُ: کو تنہا چھوڑنا، کو اپنی تدبیر آپ کرنے دینا۔ تارَكَ ہ: کو چھوڑنا، کو تنہا چھوڑنا، کے خلاف جارحانہ اقدامات چھوڑنا، روک دینا۔ تَرْك: چھوڑ دینا، غفلت، تغافل، تساہل، ترک کرنا، چھوڑ بیٹھنا، چھوڑنا، پیچھے چھوڑنا۔ تَرِكَة جمع تَرِكات (نیز تِركَة): ورثہ، ترکہ، میراث۔ تَرِيكَة جمع تَرائِك: بوڑھی بن بیاہی عورت، بوڑھی کنواری، نالخدا عورت۔ مُتارَكَة: التوائے جنگ، عارضی صلح، متارکہ۔ مَترُوك جمع متروكات: ترکہ، ورثہ، میراث۔

○ تَـرَّكَ ہ: کو ترکی بنانا۔ اِستـرك: ترکی ہوجانا، ترکی رسم ورواج اختیار کرنا۔ التُـرك و الأتـراك: ترک (لوگ)۔ تـركي: ترکی کا، ترکی کا باشندہ۔ التُرکِيَة: ترکی زبان۔ تُرکِيا: ترکی (ملک)

○ تُـركِسْتَـان: ترکستان (ملک)۔ التُـركُـمـان: ترکمان۔

تـرم: ۱۔ التـرامُـوَاي: برقی ٹرین، ٹرام وے۔ تـرامِيسِيس: پیشاب کی نالی کے ورموں کے علاج کی دوا۔

۲۔ تَرَمَّسَ: لڑائی سے غائب ہوجانا۔

۳۔ تَـرَمَّـسَ تِ الدابّةُ: جانور کے جبڑے کے اندر کی جانب ترمس کے مشابہ پھنسیاں نکلنا۔ التُـرمُـس (ن): ایک قسم کی نباتات جس کا بیج مزے میں کڑوا ہوتا ہے اور پانی میں بھگو کر استعمال کیا جاتا ہے۔

۴۔ التِرمُس (ف): تھرماس thermos

۵۔ التِـرمُومِتـر (طب): حرارت پیما thermo-meter جسے عربی میں میزان الحرارۃ کہتے ہیں۔ جو حرارت یا تپش معلوم کرنے کا ایک آلہ ہے۔

○ تـرُمْبِيط جمع تـرمبيطات: (مغربی): ڈھول، ڈھولک۔ تُرُمْبِيطَة جمع تُرُمْبِيطَات: ڈھول، ڈھولک خصوصاً نیچے سر والا ڈھول یا ڈھولک تُرُمْبَطِجِي: دہل نواز، طبل نواز، ڈھولچی، بینڈ والا، باجے والا۔

○ تـرمـسٌ و تُرمُوس: باغوں میں اگایا جانے والا ایک اونچا پودا جس کا لمبا نوک دار تنا ہوتا ہے جن پر چھوٹے چھوٹے پھول لگتے ہیں۔ یہ پھول نیلے، اودے، پیازی سفید یا پیلے رنگ کے ہوتے ہیں۔ (lupin یا luprine)۔

تـرنـج: التُـرُنْـج (ن): لیموں، لیموں کا درخت، اسے الأتـرُجّ بھی کہا جاتا ہے۔ عام لوگ اس کو کبّاد کہتے ہیں۔

۲۔ الترُنْجان (ن): ایک خوشبودار پودا جنوبی یورپ اور مشرق وسطی کے جنگلوں میں پایا جاتا ہے، الکوحلی مشروبات کے طور پر استعمال کیا جاتا، کئی طبی فوائد کا حامل ہے۔

۳۔ الترانزيت (ت): سامان تجارت کی کسی شہر یا ملک کے علاقہ سے گزرنے کی راہ داری کسی محصول کی ادائیگی کے بغیر۔

تـره: تَرِهَ - تَـرَهًا: مصائب میں پڑنا۔ التُرَّهَة جمع التُـرَّهـات: باطل، بے سود کام، مصائب، چھوٹے راستے۔ التُرَّهُ جمع تَرارِيه: باطل۔

○ تَرَهَ - تَرَهًا: بے کار کاموں یا باتوں سے دلچسپی لینا یا ان میں مصروف ہونا۔ تُرَّه جمع تُرَّهات: بناوٹ، دکھاوا، مذاق، ڈھونگ، لایعنی بکواس، مضحکہ خیز ڈھونگ، جھوٹ، بکواس، ہنسی ہنسی میں دیا ہوا جھانسا۔

○ تِروَادہ: ٹرائے (troy)۔

○ تـروب: سکواڈ، پلاٹون، سکواڈرن۔ تـروب سَوَارِي: گھڑسوار سکواڈرن، رسالہ۔

تری: ۱۔ تَرَی - تَـرْيًا في الأمر: کسی کام میں دیر کرنا۔

۲۔ التِرْيَاق: زہر کے اثر کو دور کرنے والی دواء۔ ــــ والتِـرْيَـاقَة: شراب (غموں کو دور کرنے کی وجہ سے)۔

○ تَرِيكو: ایک قسم کا ہاتھ کا بنا ہوا اونی کپڑا، ابھری ہوئی دھاریوں کا کپڑا۔

تسع: تَسَعَ - تَسْعًا القومَ: کا نواں ہونا، کا نواں بنانا، کے مال کا نواں حصہ لینا۔ ــــ المالَ: مال کا نواں حصہ لینا۔ أتْسَـعَ الـقـومُ: نو ہوجانا۔ التِسْعَة جمع تِسْعات جس کا مونث تِسْعٌ ہے۔ (ع ح) نو۔ کہا جاتا ہے: تِسْعَةُ رجال: ۹ مرد۔ تِسْعُ نساءٍ: نو عورتیں۔ تِسْعَةَ عَشَرَ رجلاً: ۱۹ مرد۔ تِسعَ عشرةَ امرأةً: ۱۹ عورتیں۔ التُسع و التَسِيع: نواں حصہ۔ جمع أتساع۔ التَاسِع: نواں۔ تِسْعُون: نوے۔ تُسَاع: نو نو۔ کہا جاتا ہے: جاء القومُ تُسَاعَ: لوگ نو نو کر کے آئے۔ یہ غیر منصرف ہے۔ التُسَاعِيّ: نو والا۔ التُسَاعِيَّة: معین عبدون سے نو دن قبل مسیحیوں کے نزدیک پڑھی جانے والی نماز۔ وہ اسے تِسْعَوِيّة بھی کہتے ہیں۔ التَاسُوعَاء: مہینہ کا نواں دن۔ مُتَسُوع: نو لڑیوں سے بنی ہوئی۔ حبل مُتَسُوع: نو لڑیوں سے بنی ہوئی رسی (سریانی لفظ)۔

تشـر: تِشْرِين جمع تَشَارِين: شمسی سال کے دو مہینے: اکتوبر و نومبر۔ تِشْرِيـن الاول: اکتوبر۔ تِشرين الثاني: نومبر۔ التَشارِين: موسم خزاں، عام لوگوں کے نزدیک: توت کے درخت کے پتے جو ان دو مہینوں میں توڑ کر گائیوں وغیرہ کو کھلائے جاتے ہیں۔ اسی سے ان کا یہ قول ہے تَشْرَنَ بَقَرَةً: اس نے ماہ اکتوبر و نومبر میں توت کے پتے توڑ کر اپنی گائیوں کو کھلائے۔

○ تشيكوسلوفاكيا: چیکوسلوا کیا czchoslovakia (ایک ملک کا نام)۔

○ تشيلي: چلی (chile) ایک ملک کا نام۔ تطوان: شمالی مراکش کے ایک شہر کا نام Tetuan۔

تع: تعالیٰ کا مخفف۔ دیکھو علو۔

تعّ: تَعَّ - تَعًّا و تَعَّةً: ڈھیلا ہونا، قے کرنا۔

تعب: تَعِبَ - تَعَبًا: تھکنا، مشقت میں پڑنا صفت: تَعِب۔ أتْعَبَ ہ: کو تھکانا۔ ــــ فلانٌ نفسَهُ: اپنے آپ کو اپنے پر عائد کیے ہوئے فرائض کی سرانجام دہی میں تھکانا۔ ــــ القومُ: کے جانوروں کا تھکا ہوا ہونا۔ التَعَبُ جمع أتعاب: تھکن۔ المَتْعَب والمَتْعَبَة جمع مَتَاعِب: تھکن، تھکاوٹ، تھکن کی جگہ، تھکن کا باعث وسبب۔ کہا جاتا ہے: إسْتِخْراجُ المعمَّى مَتْعَبَةٌ للخواطر: معمے کا حل کرنا دلوں کو تھکا دیتا ہے۔

۲۔ أتْعَبَ الإناءَ: برتن کو بھرنا۔

○ تَعِبَ - تَعَبًا: مشقت کرنا، محنت کرنا، غلامی کرنا، چاکری کرنا، تھکنا۔ ــــ من: سے تھک جانا، تھکا ماندہ ہونا۔ أتْعَبَ ہ: کو تکلیف دینا، تھکا دینا، اکتا دینا، کا ناک میں دم کرنا۔ تَعَب جمع أتْعَاب: تکلیف، مشقت، محنت، چاکری، بوجھ، تکلیف دہ کام یا چیز، مشکل، سختی، تھکن، تھکاوٹ جمع أتْعاب: فیس fees، اعزازیہ۔ (honorarium)۔ تَعِب: تھکا ہوا، تھکا ماندہ۔ مَتَاعِب: تکلیف، کوششیں، مشکلیں، شکایتیں، علالتیں، بیماریاں، روگ سختیاں، حد سے زیادہ بوجھ، حد سے زیادہ کوشش کے نقصانات۔ مُتْعِبٌ: تکلیف دہ، پرمشقت، محنت طلب، اجیرن، بوجھل، بھاری، اکتا دینے والا، گراں، ناگوار، پریشان کن، تھکا دینے والا، بے لطف، بے کیف، بیزار کن۔ مُتْعَب: تھکا ہوا، تھکا ماندہ۔

تعتع: تَعْتَعَ ہ: کو سختی سے ہلانا۔ ــــ في الكلام: بات کرنے میں ہکلانا۔ التَعَاتِع: خوف زدہ کرنے والی جھوٹی خبریں۔ کہا جاتا ہے: وقعوا في تَعاتِعَ: وہ جھوٹی خبروں اور ہذیان میں پھنس گئے۔

○ تَعْتَعَ: ہکلانا۔ ــــ ہ: کو ہلانا۔ إتْعَتَعَ: ہلنا، حرکت کرنا۔

○ تعِزّ: تعز (جنوبی یمن کا ایک شہر)۔

تعس: ۱۔ تَعَسَ - و تَعِسَ - تَعْسًا و تَعَسًا: ہلاک ہونا۔ تَعَسَ - و أتْعَسَ ہ اللّٰهُ: اللہ تعالیٰ کسی کو بدنصیب بنانا، ہلاک کرنا۔ کہا جاتا ہے: تَعْسًا لَـهُ: اللہ تعالیٰ اس کو ہلاک کرے۔ (مفعول مطلق ہونے کی بنا پر منصوب ہے۔ اس کا عامل محذوف ہے)۔ التَـعْـس (مص): ہلاکت، بدی۔ المَتْعَسَة: ٹھوکر یا ہلاکی کا سبب۔ کہا جاتا ہے: هذا

بک، بکواس، ہرزہ سرائی، یاوہ گوئی، طفلانہ گفتگو۔

○ ثَرٌّ: بہت پانی والا۔ ثَرَّۃٌ من الدمع: آنسوؤں سے تر آنکھ، دھندلی آنکھ۔

○ ثَرْثَرَ ثَرْثَرَۃً: بک بک کرنا، بکواس کرنا، ہرزہ سرائی کرنا، یاوہ گوئی کرنا، بچوں کی سی باتیں کرنا۔ ثَرْثَار: بکواس کرنے والا وغیرہ

ثرب: ۱۔ ثَرَبَ ـُ ثَرْبًا و اَثْرَبَ ہ: کو ملامت کرنا، کے فعل کو برا بتانا۔ ثَرَّبَ ہ و علیہ: کو ملامت کرنا، کے فعل کو برا بتانا۔ المُثَرِّب: گڑبڑ کرنے والا، فسادی، شر پسند۔

۲۔ اَثْرَبَ الکبشُ: مینڈھے کی اوجھڑی اور انتڑیوں پر چربی کا زیادہ ہونا۔ صفت: اَثْرَب مؤنث: ثَرْباء۔ الثَّرْب جمع ثُرُوب و اَثْرُب و جمع الجمع اَثَارِب: اوجھڑی اور آنتوں کے اوپر کی چربی۔

○ ثَرَبَ ـِ ثَرْبًا و ثَرَّبَ ہ/علی: کو ملامت کرنا، قصور وار قرار دینا، کو الزام دینا، کی عیب جوئی کرنا، مذمت کرنا۔ تَثْرِیب: عیب جوئی، الزام تراشی، ڈانٹ، اظہار ناراضگی، ملامت، الزام، زجر و توبیخ، سرزنش، جھاڑ جھپاڑ، ڈانٹ ڈپٹ، لعن طعن۔

ثرد: ۱۔ ثَرَدَ ـُ ثَرْدًا و اَثْرَدَ و اثَّرَدَ: ثرید بنانا۔ ـــ الخُبْزَ: روٹی کو توڑ کر شوربے میں بھگونا: ایسی روٹی جو شوربے میں توڑ کر بھگوئی گئی ہو: ثَرِید اور مَثْرُود کہلاتی ہے۔ الثَّرِید و الثَّرِیدَۃ: ج ثَرَائِد و ثُرُود (ط) شوربے میں بھگوئی ہوئی روٹی۔ الثَّرْد: ہلکی بارش۔ المَثْرُودۃ و المُثَرَّدَۃ من الاراضی: وہ زمین جس پر ہلکی سی بارش ہوئی ہو۔

۲۔ ثَرَدَ الثوبَ: کپڑے کو رنگ میں بھگونا۔ ثُرِدَ و ثُرِّدَ من المعرکۃ: میدان کارزار سے زخمی حالت میں اٹھایا جانا۔

۳۔ الثَّرَد: ہونٹوں کی پھٹن۔ الاَثْرَد: پھٹے ہونٹوں والا۔

○ مِثْرَد: پیالہ، کاسہ۔

ثرع: ۱۔ ثَرِعَ ـَ ثَرَعًا الرجلُ: طفیلی بننا، بن بلائے دعوت میں جانا۔

۲۔ الثُّرْعُلَۃ: مرغ کی گردن کے پر۔

ثرغ: الثُّرْغُل (ح) لومڑی، روباہ۔ الثُّرْغُول (ن): ایک قسم کی گھاس۔

ثرم: ثَرَمَ ـِ ثَرْمًا و اَثْرَمَ ہ: کے دانت کو جڑ سے توڑنا۔ ثَرِمَ ـَ ثَرَمًا و اِنْثَرَمَ: دانت کا جڑ سے ٹوٹنا۔ صفت: اَثْرَم مؤنث ثَرْماء جمع ثُرْم۔ الثَّرْمَان (ن) ایک درخت جس کے پتے نہیں ہوتے اور اس میں بہت پانی ہوتا ہے۔ الاَثْرَمَان: رات و دن، زمانہ، موت۔

○ ثَرَّمَ ـ ثَرْمًا ہ: کو مار کر دانت نکال دینا۔ ثَرِمَ ـَ ثَرَمًا: دو دانتوں کے درمیان خلا والا ہونا۔

ثرا: ثَرَا ـُ ثَرَاءً القومُ: لوگوں کا زیادہ ہونا۔ ـــ اللّٰہُ القومَ: اللہ تعالیٰ کا لوگوں کو زیادہ کرنا۔ ـــ ہ: سے زیادہ مالدار ہونا۔ ـــ و ثَرِیَ ـَ ثَرًی الرجلُ: بہت مال والا ہونا۔ اَثْرَی اِثْرَاءً: بہت مالدار ہونا صفت: ثَرِیٌّ و مُثْرٍ و اَثْرَی مؤنث: ثَرْوَاء۔ الثَّرَاء و الثَّرْوَۃ: مال یا لوگوں کی کثرت۔ الثَّرِیّ و الثَّرِی من المال: بہت مال۔ ـــ من الناس: دولتمند، بہت مالدار۔ ـــ من الریاح: بہت ہوا۔ الاَثْرَی مؤنث ثَرْوَاء: بہت مال دار۔ الثَّرْوَان مؤنث ثَرْوَی: بہت مالدار۔ الثُّرَیَّا (فک) پروین، ستاروں کا جھمکا، برج ثور کے گردن کے سات ستارے، جھاڑ۔

ثری: ۱۔ ثَرِیَ ـَ ثَرًی: دیکھو: ثَرَا۔

۲۔ ثَرِیَ ـَ ثَرًی و اَثْرَی الترابُ: مٹی کا خشک ہونے کے بعد تر و نرم ہونا۔ صفت: ثَرٍ و اَثْرَی مؤنث ثَرِیَّۃ و ثَرْیَاء۔ ثَرَّی ہ: کو تر کرنا۔ ـــ المکانَ: جگہ پر چھڑکاؤ کرنا۔ اَثْرَتِ الارضُ: زمین کا نم ناک ہونا۔ ـــ المطرُ: بارش کا زمین کو نم ناک کرنا۔ الثَّرَی جمع اَثْرَاء: تری، نم ناکی۔ ـــ و الثَّرَاء جمع اَثْرَاء: نم ناک مٹی۔ (کہا جاتا ہے: یبس الثری بینھم: ان کے درمیان مٹی خشک ہوگئی۔ مراد وہ دوست سے دشمن ہوگئے) خیر۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ قریب الثَّرَی: فلاں شخص خیر سے قریب ہے۔

○ ثَرِیَ ـَ ثَرًا و ثُرِیًّا: مالدار ہو جانا۔ اَثْرَی ب/من: کے ذریعے امیر و دولتمند ہونا یا ہو جانا۔ ـــ ہ: کو امیر بنا دینا، مالا مال کرنا۔ ثَرًی: گیلی، تر، نم یا مرطوب مٹی۔ مٹی، زمین۔ این الثری من الثریا؟: کہاں زمین کہاں ثریا؟ (غیر متناسب قیمت کی چیزوں کے بالعموم ذکر کے لئے)۔ طَیَّبَ اللّٰہ ثراہ: کو اللہ تعالیٰ امن و سکون میں رکھے۔ ثَرِیّ جمع اَثْرِیَاء: دولتمند، امیر۔ ثَرِیُّ الحرب: جنگ سے نفع اندوز۔ ثَرِیَات: باغات، کھیت۔ ثَرْوَۃ و ثَرَاء: دولت، فراوانی، کثرت، وفور۔ اھلُ الثروۃ: امیر لوگ، دولت مند لوگ۔ ثروۃ قومیۃ: قومی دولت۔ ثروۃ مائیۃ: پانی کی بہتات، کسی علاقہ میں پانی کی وافر فراہمی۔

ثُرَیَّا: سات سہیلیوں کا جھمکا، ثریا، پروین۔ ثریا و ثریۃ جمع ثُرَیَّات: شیشے کا جھاڑ، چھل چراغ، فانوس، جل چراغ۔ مُثْرٍ: دولتمند، امیر۔

ثعب: ثَعَبَ ـَ ثَعْبًا علیھم الغارۃَ: پر لوٹ ڈالنا، حملہ کرنا، حملہ آور ہونا۔ ـــ الماءَ: پانی کو جاری کرنا۔

اِنْثَعَبَ الماءُ: پانی کا نالی یا پرنالہ میں جاری ہونا۔ الثَّعْب جمع ثُعْبَان: وادی میں پانی کے بہاؤ کی جگہ۔ الثَّعْب و الثَّعَب و الاُثْعُوب من الماء او الدماء: بہتا پانی یا خون۔ المَثْعَب: نالی یا پرنالہ۔ الثُّعْبَان جمع ثَعَابِین (ح) اژدہا، سانپ (مذکر و مؤنث)۔

○ ثُعْبان الماء جمع ثعابین الماء: بام مچھلی۔ ثُعْبانی: سانپ کی طرح کا، سانپ جیسا، سانپ کی شکل کا، سانپ کی طرح بل کھاتا ہوا، بام مچھلی جیسا۔ مَثْعَب جمع مَثَاعِب: نالی۔

ثعط: ثَعِطَ ـَ ثَعَطًا اللحمُ او الماءُ: گوشت یا پانی کا بدبودار ہونا۔

ثعل: ۱۔ ثَعِلَ ـَ ثَعَلًا تِ اسنانُہ: کے دانتوں کا ایک دوسرے پر نکلنا۔ صفت: اَثْعَل مؤنث ثَعْلاء جمع ثُعْل۔ الثُّعْل: دانتوں کے پیچھے ایک زائد دانت، ایک دانت کا دوسرے دانت کے پیچھے نیچے ہونا۔ الثُّعْل و الثَّعْل: اونٹ، بکری یا گائے کے تھن میں یا کھ کی زیادتی۔

۲۔ اَثْعَلَ الامرُ: کام کا سخت و دشوار ہونا، جس کو سر انجام دینے کا راستہ نہ سوجھے۔ ـــ الضیوف: مہمانوں کا بہت یا زیادہ ہونا۔

۳۔ الثُّعْل: لنیم (ح): مشک کے بدبودار ہونے پر اس میں پیدا ہونے والا کیڑا۔ ثُعَال و ثُعَالَۃ: لومڑی (غیر منصرف)۔ ارضٌ مُثْعَلَۃ: بکثرت لومڑیوں کے پائے جانے کی زمین۔

○ ثعالۃ: لومڑی۔

ثعلب: ۱۔ ثَعْلَبَ و تَثَعْلَبَ: لومڑیوں کی طرح مکار ہونا۔ الثَّعْلَب جمع ثَعَالِب و ثَعَال۔ مادہ ثَعْلَبَۃ نر ثُعْلُبَان۔ جب کہ ثعلب کا لفظ مذکر و مؤنث دونوں پر بولا جاتا ہے (ح) لومڑی، لومڑ۔ جو مکر و فریب میں ضرب المثل ہیں۔ لومڑی کے متعلق مشہور ہے کہ اس کے بال ہر سال گر جاتے ہیں۔ لہٰذا داء الثعلب اس بیماری کو کہتے ہیں جس میں بال جھڑ جائیں۔ کہا جاتا ہے: مکانٌ مُثَعْلِبٌ و ارض مُثَعْلِبَۃ: وہ جگہ یا زمین جہاں لومڑیاں بکثرت پائی جائیں۔

۲۔ الثَّعْلَب: نیزے کا وہ سرا جو پھل میں لگایا جاتا ہے۔ عِنَبُ الثَّعْلَب (ن)۔ مکو۔ الثَّعْلَبَۃ: دم کی ہڈی، سرین۔

○ ثَعْلَبی: لومڑی کی طرح، چالباز، مکار، روباہ صفت: حیلہ ساز، لومڑی کے رنگ کا، بھورا۔ ثَعْلَبَۃ: مادہ لومڑی، جلدی مرض، داد، کھجلی، کھاج۔

ثغ: ثَغثَغ ثَغثَغَةً كلامَهُ: اپنے کلام کو مخلوط کرنا، گفتگو کو خلط ملط کرنا۔ صفت: ثَغثَغ و ثُغثاغ کہا جاتا ہے: فلان يثغثغ في كلامه فلاں شخص گڑبڑ گفتگو کرتا ہے، بے ترتیب گفتگو کرتا ہے۔

ثغب ا۔ ثَغَبَ ـَ ثَغْبًا الشاةَ: بکری کو ذبح کرنا۔ — ہ بالرمح: کو نیزہ بھونکنا۔

۲۔ ثَغِبَ ـَ ثَغْبًا الجَمَدُ: برف کا پگھلنا۔ — الدمُ خون کا بہنا۔ تَثَغَّبَت لِثَتُهُ بالدم: کے مسوڑے سے خون بہنا۔ الثَّغْب جمع ثِغاب و أَثْغاب و الثَّغَب جمع ثِغبان و ثُغبان: پہاڑ کے سایہ میں تالاب جہاں دھوپ نہ پہنچنے کی وجہ سے اس کا پانی ٹھنڈا ہو۔

ثغر ا۔ ثَغَرَ ـُ ثَغْرًا الاناءَ: برتن میں سوراخ کرنا یا اس کو توڑنا۔ — الجدارَ: دیوار کو گرا دینا۔ الثَّغْر جمع ثُغُور: وہ جگہ جہاں سے دشمن کے حملہ کا خطرہ ہو، ساحل سمندر پر واقع شہر (مولدین کی اصطلاح میں)، پہاڑ یا وادی کی کشادگی، سرحد۔ کہا جاتا ہے: امسوا ثُغُورًا: وہ منتشر ہو گئے۔ الثُّغرة: رخنہ۔ المَثْغَر جمع مَثاغِر: راستہ، دشمن کے ملک کی سرحد۔ الثُّغْرُور: سرحدوں پر خطروں کی جگہ۔

۲۔ ثَغَرَ ـُ ثَغْرًا الثُّلْمَةَ: رخنہ بند کرنا۔ کہا جاتا ہے: ثَغَرَهُم و ثَغَرَ عليهم: اس نے درے میں داخل ہونے کے تمام راستے ان پر بند کر دیئے۔

۳۔ ثَغَرَ ـَ ثَغْرًا سِنَّهُ: کا دانت نکالنا۔ — الرجلَ: کے دانت توڑنا۔ ثُغِرَ و اُثْغِرَ: کا منہ کچلا جانا۔ —— الصبيُّ: بچے کے دانتوں کا گرنا، بچے کے دانت اگنا۔ اِثَّغَرَ و اِتَّغَرَ الصبيُّ: بچے کے دانت گرنا یا اگنا۔ الثَّغْر جمع ثُغُور: اگلے دانت، منہ۔

۴۔ الثُّغرة جمع ثُغَر: آسان راستہ (اسی سے مجازاً ہے: هو يخترقُ ثُغَرَ المجد: وہ بزرگی کے راستوں پر چلتا ہے۔)، ہنسلی کا درمیانی گڑھا۔

○ ثَغْر جمع ثُغُور: سامنے کا دانت، منہ، بندرگاہ، جہازوں کی قیام گاہ، چھوٹی کھاڑی، زمین سے گھرا ہوا چھوٹا سمندری حصہ، خلیج، کھاڑی، بندرگاہ والا شہر۔ ثُغْرة جمع ثُغَر: شگاف، رخنہ، درز، سوراخ، دراڑ، روزن، راستہ، منہ، خندق، کھائی، پہاڑ کے درمیان تنگ راستہ، ٹھوس جسم میں خالی جگہ، خلا، غار، گڑھا، درہ، وادی۔

ثغم ا۔ ثاغَمَ ہ: کا بوسہ لینا۔

۲۔ اَثْغَمَ الرجلُ: کو غضبناک کرنا، بتلائے بدہضمی کرنا۔

۳۔ اَثْغَمَ الوادي: وادی کا درخت، ثغامہ اگانا۔ —— الرأسُ: سر کا سفید ہونا۔ الثغام: واحد ثَغامة (ن): پہاڑوں میں اگنے والے درخت جن کے پھول سفید رنگ کے ہوتے ہیں۔

۴۔ الثَّغِم: کاٹنے والا کتا۔

○ ثَغام: سفید، سفیدی۔ ثاغِم: سفید۔

○ ثَغا ـُ ثُغاءً: بھیڑ کا بھیں بھیں کرنا، میں میں کرنا۔ ثُغاء: بھیں بھیں، میں میں۔ ثاغٍ: بھیں بھیں کرنے والا، میں میں کرنے والا۔ مالهُ ثاغيةٌ ولا راغيةٌ: اس کے پاس بالکل کچھ نہیں، وہ تمام وسائل سے محروم ہے۔ لفظی مفہوم: اس کے پاس نہ تو میں میں کرنے والی (بھیڑ) ہے اور نہ ہی بلبلانے والی (اونٹنی)۔

ثغا: ثَغا ـُ ثُغاءً تِ الشاةُ: بکری کا ممیانا۔ اَثْغَى اِثْغاءً الشاةَ: بکری کو ممیانے پر اکسانا۔ کہا جاتا ہے: اتيته فما أثغى ولا أرغى: میں اس کے پاس آیا تو اس نے تو مجھے بکری دی نہ اونٹنی۔ الثاغِي (فا): کہا جاتا ہے: ما بالدار ثاغٍ ولا راغٍ: گھر میں کوئی نہیں۔ ماله ثاغية ولا راغية: اس کے پاس نہ بکری ہے نہ اونٹنی۔ الثَّغْيَة: بھوک، قبیلہ کا خالی ہو جانا۔ کہا جاتا ہے: اصابَ الحيَّ ثَغْيَةٌ: قبیلہ کو بھوک کی آفت پہنچی۔

ثفأ: ثَفَأَ ـَ ثَفْأً القِدْرَ: ہانڈی کے جوش کو ٹھنڈا کرنا۔

ثفد: ثَفَّدَ الدِرعَ: زرہ کو لباس کے نیچے پہننا۔ الثَّفافِيد: کپڑوں کے استر، اوپر نیچے سفید بادل۔ المَثافِيد واحد مِثْفد: کپڑوں کے استر۔

ثفر: اَثْفَرَ و ثَفَّرَ الحمارَ: گدھے کو پیچھے سے چلانا، ہانکنا، کی دمچی بنانا یا اس سے باندھنا۔ اِسْتَثْفَرَ الكلبُ بِذَنَبِهِ: کتے کا دم دبانا۔ —— المصارِعُ بثوبِهِ: پہلوان کا لنگوٹ باندھنا۔ الثَّفْرُ و الثَّفَرُ جمع أثفار: زین کے پچھلے حصہ کا تسمہ۔

○ ثَفَر جمع أثفار: (زین کی) دمچی، لید خور، گھوڑے کے چار جامے کی دمچی۔

ثفل: ا۔ ثَفَلَ ـُ ثَفْلاً و ثَفَّلَ الشيءَ: چیز کو یکبارگی بکھیر دینا۔

۲۔ ثَفَلَ ـُ ثَفْلاً و ثَفَّلَ الرحى: چکی کے نیچے چمڑہ رکھنا۔ الثِّفال: چکی کے نیچے بچھایا جانے والا چمڑہ۔ — و الثُّفال: چکی کا نچلا پاٹ۔

۳۔ ثافَلَهُ: کا ہم نشین ہونا۔ تثفّل استهُ: بیٹھنا۔

۴۔ أثفل الخمرُ: شراب کا نتھرنا۔ — الشرابُ: شراب کا تلچھٹ والا ہونا۔ الثَّفِل و الثافِل: تلچھٹ۔

۵۔ تَثَفَّلَ: مجد و بزرگی میں کوتاہ ہونا۔ کہا جاتا ہے: تَثَفَّلَهُ عِرقُ سوءٍ: کم نسلی نے اس کو شرف و بزرگی میں کوتاہی کرنے والا بنا دیا۔

۶۔ الثِّفال: آہستہ رفتار اونٹ وغیرہ۔

○ ثُفْل: تلچھٹ، دُرد، گاد، بچا کھچا، بقیہ۔

ثفن: ا۔ ثَفَنَ ـِ ثَفْنًا ہ: کو دفع کرنا، مارنا۔ — تِ الناقةُ: اونٹنی کا گھٹنے سے مارنا۔ الثَّفِنَة جمع ثَفِنات من البعير: اونٹ کے بدن کا وہ حصہ جو بیٹھتے وقت زمین پر لگے اور وہ سخت ہو گیا ہو جیسے: گھٹنے (کہا جاتا ہے: خوى البعير على ثفناته: اونٹ بیٹھ گیا)۔ — من الخيل: گھوڑے کے زانو کا باطنی حصہ۔ —— من الانسان: انسان کے زانو۔

۲۔ ثَفَنَ ـِ ثَفْنًا الشيءَ: کو کرتے رہنا۔ ثافَنَ ہ: کے ساتھ ہم نشینی کرنا، کے ساتھ چمٹے رہنا، یہاں تک کہ اس کی نیت یا راز معلوم کر لے۔ — ہ على كذا: کی میں مدد کرنا۔ الثِّفْنَة: لوگوں کی جماعت۔

۳۔ ثَفِنَ ـَ ثَفَنًا ت يَدُهُ: کا ہاتھ کام کرنے سے سخت ہو جانا۔ اثفنَ العمل يدَهُ: کام کا کسی کے ہاتھ کو سخت کر دینا۔

○ ثافَنَ ہ: کا ہم صحبت ہونا، کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا، کے ساتھ اکثر جانا۔ — ہ: کو کرتے رہنا، میں لگے رہنا، کو کرنا، کی مزاولت کرنا۔ ثَفِنَة جمع ثَفِنات و ثِفَن: گٹّی، ابھار، جلد کی سختی۔

ثفا: ثَفا ـُ ثَفْوًا ہ: کے پیچھے جانا، کا تابع ہونا۔ ثَفَّى و أُثْفَى القِدرَ: ہانڈی کو چولہے کے پائے پر رکھنا۔ اُثْفَى الرجلُ: مرد کا تین عورتوں سے شادی کرنا۔ المُثَفَّى: وہ شخص جو تین یا تین سے زائد بیویوں کو دفن کر چکا ہو۔ المُثَفّاة: وہ عورت جس کے تین یا تین سے زائد شوہر مرچکے ہوں۔

ثقب: ا۔ ثَقَبَ ـُ ثَقْبًا الشيءَ: میں سوراخ کرنا، چھید کرنا۔ انثقب الشيءُ: چیز میں سوراخ ہو جانا۔ ثَقَّبَ الشيءَ: چیز میں سوراخ کرنا۔ تَثَقَّبَ الشيءُ: چیز میں سوراخ ہونا۔ —— ہ: میں سوراخ کرنا۔ الثَّقب جمع أَثْقُب و ثُقُوب: سوراخ، چھید۔ —— جمع ثُقُوب (مو): باجے کے سوراخ۔ الثُّقْبَة جمع ثُقَب و ثُقَب: چھوٹا سوراخ۔ المِثْقَب: برما۔ —— و المَثْقَب: بڑا سخت اور دشوار راستہ۔ المُثَقَّب: سوراخ کیا ہوا۔

۲۔ ثَقَبَ ـُ ثُقُوبًا تِ النارُ: آگ کا روشن ہونا۔ — تِ الرائحةُ: خوشبو پھیلنا۔ — النجمُ: ستارہ کا چمکنا۔ — الطائرُ: پرندے کا اونچا اڑنا۔ ثَقُبَ ـُ ثَقابَةً: سرخی میں آگ کے مشابہ ہونا۔ صفت: ثَقِيب مونث: ثقيبة۔ ثَقَّبَ النارَ: آگ جلانا۔ — ہ الشيبُ و —

فيه الشيبُ: میں بڑھاپا ظاہر ہونا۔ اَثْقَبَ النارَ: آگ جلانا۔ الثِقَـاب و الثُقُوب: آگ سلگانے کی چھوٹی چھوٹی تیلیاں، عوام ان کو شخط، نفط یا کبریت کہتے ہیں۔

٣- ثَقَبَ ـُ ثُقُبًا تِ الناقة: اونٹنی کا بہت دودھ والی ہونا۔

٤- ثَـقَبَ ـُ ثُـقُبًا رأيُه: کی رائے کا نافذ ہونا۔ الثَـاقِب (فا) رائی ثاقِب: بات کی تہہ تک پہنچنے والی رائے۔ عقلٌ ثاقِب: عقل کامل۔ حسبٌ ثاقِبٌ: مشہور و معروف حسب۔ کہا جاتا ہے: نحن اَثْـقَبُ الناسِ أنسابًا: لوگوں میں ہمارا نسب سب سے زیادہ واضح ہے۔ المِثْقَب: نافذ رائے والا، بات کی تہہ تک پہنچنے والی رائے والا۔ کہا جاتا ہے: رجلٌ مِثْقَب: باخبر تیز فہم عمدہ رائے رکھنے والا مرد۔ هو طلاّعُ المثاقب: وہ بڑا ابھار دار اور من چلا ہے۔

○ ثَـقَبَ ـُ ثَقْبًا ه: میں برمے سے سوراخ کرنا، کو پنکچر کرنا، چیرنا، میں چھید ڈالنا، کو چھیدنا۔ ثَقَّبَ ه: میں برمے سے سوراخ کرنا، کو پنکچر کرنا، کو چیرنا، چھیدنا، میں چھید ڈالنا۔ ثَـقَّبَ و أثْقَبَ ه: کو روشن کرنا، جلانا۔ تَثَقَّبَ و انْثَقَبَ: چرنا، پنکچر ہونا، چھدنا۔ ثَقْب: چیرنا، بورنگ کرنا، پنکچر کرنا، چھیدنا (ثُقَب جمع ثُقُوب و أثْقاب) سوراخ پنکچر، برمے کا سوراخ، ڈرلنگ کا سوراخ۔ ثُقْبَة جمع ثُقَب: سوراخ۔ ثِقاب و عُودُ الثقاب: ماچس کی تیلی، ماچس۔ ثُقُوب: (دماغ، ذہن کی) تیزی، تیز فہمی، ذہانت، ذکاوت، فراست۔ مِثْقَب جمع مَثاقِب: سوراخ کرنے والا، برمانے والا، برما، سوراخ کرنے کا اوزار، ڈرل۔ اِثْقاب: جلانا، روشن کرنا۔ ثاقِب: تیز، زود فہم، معاملہ فہم، تہہ تک پہنچنے والا (ذہن، آنکھیں)۔ ثاقِبُ النظر: تیز نظر۔ ثاقِبُ الفكر: تیز فہمی، فراست، زبر کی ذکا، دقیقہ رسی، ذہانت، کھاگ، ذہین، ہوشیار، صاحب الرای، تیز فہم، دانا، ہوشمند، سمجھدار۔

ثقف: ١- ثَقِفَ ـَ و ثَقُفَ ـُ ثَقْفًا و ثَقَفًا و ثَقافَةً: ذہین ہونا، ہوشیار ہونا، دانا ہونا۔ صفت: ثَـقْف و ثَقُف و ثَقِف و ثَقِيف۔ ثَقِفَ ـَ ثَقْفًا و ثَقافَةً و ثُقُوفَةً الكلامَ: بات کو جلد سمجھ لینا۔ ــ ثَقْفًا ه: کو جا پکڑنا، میں کامیاب ہونا، فتح مند ہونا۔ ثَقِفَ ـَ ثَـقَفًا ه: پر مہارت میں بڑھنا۔ ــ ه بالرمح: کو نیزہ مارنا۔ ثَـاقَفَـهُ: پر مہارت میں غالب ہونا۔ (کہا جاتا ہے: ثاقَفَهُ فثَقِفَهُ: اس نے اس پر غلبہ کی کوشش کی پس اس پر غالب ہو گیا)۔ ہتھیاروں سے باہم کھیلنا، سے جھگڑا کرنا، مخاصمت کرنا۔ تَثَاقَفَا: دانائی میں ایک دوسرے پر غالب آنے کی کوشش کرنا، باہم جھگڑنا۔ الثِقاف من النساء: بہت ذہین عورت۔ الثِـقَـاف: جھگڑا، مخاصمت۔ الثَقِيف: بہت ماہر، بہت ہوشیار، زیرک و چالاک۔

٢- ثَـقَّفَ الرمحَ: نیزہ کو سیدھا کرنا۔ ــ الولدَ: لڑکے کو مہذب بنانا، تعلیم دینا، تربیت دینا۔ تَثَـقَّفَ: مہذب بن جانا، تعلیم حاصل کرنا، تربیت پانا۔ مُثَـقَّف مونث مُثَقَّفَة: مہذب، تعلیم یافتہ۔ الثِـقَاف: نیزوں کو سیدھا کرنے کا اوزار۔ الثَقافَة: علوم، فنون اور آداب میں دسترس۔ المُثَقَّف (شعراء کی رائے میں) نیزہ، تعلیم یافتہ۔

٣- الثَقِيف: بہت کھٹا۔ خلٌّ ثَقِيفٌ: بہت کھٹا سرکہ۔

○ ثَقِفَ ـَ ثَقْفًا ه: کو پانا، ملنا۔ ثَقِفَ ـَ و ثَقُفَ ـُ: ہوشیار و چالاک ہونا، طباع ہونا، حاضر جواب ہونا، ماہر ہونا، کاریگر ہونا۔ ثَـقَّفَ ه: کو سیدھا کرنا، کی تصحیح کرنا، کو ٹھیک کرنا۔ ــ ه: کو تعلیم دینا، کی تربیت کرنا، سکھانا، بڑھانا، کو گرفتار کرنا۔ ــ ه: کو ضبط کرنا، گرفت میں لینا۔ ثَـاقَفَ ه: کے ساتھ شمشیر زنی کی مشق کرنا، پٹے کی مشق کرنا۔ تَثَقَّفَ: تربیت یافتہ ہونا، تعلیم یافتہ ہونا۔ ثَـقَافَة: تہذیب، تمدن، ثقافت، ذہنی تربیت، شائستگی، تعلیم، جمع ثَـقَافات: کلچر، تہذیب، تمدن۔ ثَـقَافِي: تعلیمی، عقلی، ذہنی، تہذیبی، تمدنی، ثقافتی۔ مُلْحَق ثَقافي: ثقافتی اتاشی cultural attache۔ تَثْقِيف: تربیت، تعلیم، ذہنی تربیت، معارف۔ مُثاقَفَة: شمشیر زنی یا پٹے کی مشق، شمشیر زنی و پٹے بازی کا فن، شمشیر بازی، تیغ زنی۔ تَثَقُّف: مہذب ہونا، تہذیب یافتگی، شائستگی، تہذیب، تمدن، تعلیم۔ مُثَـقَّف: تعلیم یافتہ، تربیت یافتہ، مہذب، تہذیب یافتہ، شائستہ۔

ثقل: ١- ثَقُلَ ـُ ثِقَلاً و ثَقالَةً: بھاری ہونا، بوجھل ہونا۔ صفت: ثقيل و ثُقال و ثُقّال جمع ثُقَلاء و ثِقال و ثُقُل۔ ــ تِ المرأةُ: عورت کا حمل ظاہر ہونا۔ ــ القولُ: کسی بات کا سننا ناگوار ہونا۔ ــ ثَقَلاً المريضُ: مریض کی بیماری کا سخت ہو جانا۔ ثَقَلَ ـُ ثَقْلاً ه: کو وزن کرنے کیلئے ہاتھ سے اٹھانا۔ ثَقَّلَ ه: کو بوجھل کرنا، بھاری کرنا، وزنی کرنا۔ ــ عليه: پر بھاری بوجھ ڈالنا۔ ثَـاقَلَ: ثقیل کھانا، کھانا یا کھلانا۔ أثْقَلَ ه: پر بھاری بوجھ لادنا۔ ــ تِ المرأةُ: کے حمل کا بھاری ہونا اور ولادت کا وقت قریب آنا۔ صفت مُثْقِل و مُثْقِلَة۔ ــ ه المرضُ: پر بیماری کا سخت ہونا۔ تَثَاقَلَ: بتکلف ثقل ظاہر کرنا۔ ــ عنه: دیر لگانا۔ ــ القومُ: مدد طلب کرنے کے باوجود قوم کا مدد کے لئے نہ اٹھانا۔ اِسْتَثْقَلَ الشيءُ: چیز کا بوجھل ہونا۔ ــ الشيءَ: چیز کو بوجھل پانا۔ ــ بفلان: کا بوجھ محسوس کرنا۔ الثاقِل جمع ثَواقِل: بھاری، بوجھل، وزنی، سخت۔ کہا جاتا ہے: مرضٌ ثاقِل: سخت بیماری۔ اصبح ثاقِلاً: اس کو بیماری نے بوجھل کر دیا۔ الثَقَل جمع اَثْقال: مسافر کا سامان اور اس کے نوکر چاکر۔ کہا جاتا ہے: للمسافر ثَقَلٌ كثيرٌ: مسافر کا سامان اور نوکر چاکر بہت ہیں۔ الثِقْل جمع أثْقال: بوجھ، وزن۔ کہا جاتا ہے: أعْطِهِ ثِقْلَهُ: اس کو اس کے برابر دو۔ الثِقَل: گراں باری۔ الثَـقْلة و الثِقْلة و الثَقَلَة و الثِـقَلَة و الثَـقِلة: کل ساز و سامان۔ کہا جاتا ہے: ارتحلوا بثَقَلَتِهِم: وہ اپنے کل ساز و سامان کو لے کر چل دیئے۔ الثَـقْلة: پیٹ میں خوراک کی گرانی، اونگھ۔ کہا جاتا ہے: وجدتُ ثَقْلَةً في جسدي: میں نے اپنے بدن میں گرانی و سستی محسوس کی۔ المِثْقال جمع مَثاقِيل: تولنے کے اوزان۔ مِثْقالُ الشيء: چیز کا وزن یا ترازو۔

٢- ثَقِلَ ـَ ثِقَلاً و ثَقالَةً السمعُ: کچھ بہرا ہونا۔

٣- ثَقَّلَ الحرفَ: حرف پر تشدید دینا۔

٤- اِثّاقَلَ الى الدنيا: دنیا کی طرف جھکنا، مائل ہونا۔

٥- الثاقِل: دینارٌ ثاقِلٌ: پورا دینار۔ الثَقَل جمع أثْقال: ہر نفیس و قیمتی چیز۔ المِثْقال: عرف میں مثقال ڈیڑھ درہم کے وزن کا ہوتا ہے، کبھی اس سے کم یا زیادہ وزن کا بھی ہوتا ہے۔ الأثْقال: زمین کے خزانے، دفینے، مردے۔ اسی سے قرآن مجید میں ہے: اخرجت الارضُ أثقالها: زمین (زلزلہ کے وقت) اپنے بوجھ (دفینے، خزانے وغیرہ) باہر نکال دیتی ہے۔ الثَقَلان: انسان اور جن۔

○ ثَقُلَ ـُ ثِقَلاً و ثَقالَةً: بھاری ہونا، وزنی ہونا۔ ــ ب: کو لادنا، پر بوجھ ڈالنا، کو وزنی کرنا۔ ــ على: کے لئے برداشت کرنا، مشکل ہونا، پر بھاری ہونا، کو بہت پریشان کرنا، کے لئے کڑا، سخت یا دوبھر یا اجیرن ہونا، کے لئے بوجھل، تکلیف دہ، بھاری بھرکم ہونا، ظالمانہ، سخت یا مار ڈالنے والا ہونا۔ ــ: دوسروں کے احساسات کو فوری طور پر محسوس نہ کرنا، مٹھا یا سست ہونا، احمق ہونا، کند ذہن ہونا۔ ــ عن: کے لئے از حد مٹھا یا سست ہونا، کوئی کام کرنے میں سست ہونا، افسردہ، اداس، یا بجھا بجھا سا ہونا، بے ہمت ہونا، کی زحمت نہ اٹھانا۔ ثَقَّلَ ه: کو بوجھل کرنا، کا وزن کرنا، وزن معلوم کرنا۔

- علی ہ: پر کا بوجھ ڈالنا، کو سے زیر بار کرنا۔ - علی: پر بہت زیادہ بوجھ لاد دینا، کو حد سے زیادہ زیر بار کرنا، کی طاقت سے زیادہ اس پر ٹیکس لگانا، سے بہت زیادہ مطالبہ کرنا۔ ـــ علی ب: کو سے پریشان کرنا، کو سے تکلیف دینا، کا سے ناک میں دم کرنا۔ - علی: کو دق کرنا، تنگ کر دینا، ستانا، چھیڑنا، تکلیف پہنچانا۔ ثَقَّل کاهِلَهُ و أثقَلِ کاهِلَهُ: کو زیر بار کرنا، پر بوجھ ڈالنا۔ ثَقَّل کاهِلَ المیزان: بجٹ پر بوجھ ڈالنا۔ أثقَلَ ہ/ ہ: پر بوجھ ڈالنا، پر ظلم کرنا، جبر کرنا، کو دبانا، کو پریشانی میں مبتلا کرنا، پر دباؤ ڈالنا، کو تکلیف دینا، مغموم کرنا، تشویش میں ڈالنا، پر بھاری ہونا، کے لئے برداشت کرنا مشکل ہونا۔ أثقَل کاهِلَه: دیکھو ثَقَّل کاهِلَهُ۔ تَثَاقَل: بھاری ہونا، بھاری ہو جانا، ـــ علی: کے لئے بوجھل ہونا، بھاری ہونا، تکلیف دہ ہونا، اجیرن ہونا، کو پریشان کرنا، ایذا دینا، پر ظلم کرنا۔ ـــ: ست ہونا، مٹھا ہونا، احمق ہونا، سادہ لوح ہونا، خراب طبیعت میں ہونا، خفا، بیزار، بدمزاج یا زود رنج ہونا، ترشرو، چڑچڑا یا تندخو ہونا۔ — عن: کو تکلیف دہ پا کر اس سے روگرداں ہونا، کے بارے میں یا سے سروکار نہ رکھنا، کے لئے یا کے کرنے میں بہت کاہل ہونا، ست اور مٹھا ہونا۔ اِستَثقَل ہ: کو بھاری، سخت، بوجھل، پریشان کن پانا۔ ـــ ہ/علی: کو غصہ دلانے والا، برہم کن پانا۔ اِستَثقَلَ ظِلَّهُ: کو ناپسند کرنا، کو ناقابل برداشت پانا۔ ثِقل جمع أثقَال: بوجھ یا وزن، کشش ثِقل، کشش زمین، گرانی، بھاری پن۔ رَفعُ الأثقَال: وزن برداری، ویٹ لفٹنگ weight lifting۔ الثِقلُ النوعِیّ: ثِقل نوعی، کثافت نوعی (specific gravity)۔ ثَقلَه: تکلیف، پریشانی، مصیبت، بے چینی، بے کلی، الجھن، بے آرامی۔ ثَقَالَه: گرانی، بھاری پن، آرام طلبی، سستی، کاہلی، حماقت، کند ذہنی، بے حسی، سادہ لوحی۔ ثَقِیل جمع ثُقَلاء و ثِقَال: بھاری، وزنی، بوجھل، گراں، اہم، نہایت اہم، ضروری، مہتم بالشان، سنجیدہ، متحمل، بردبار، حلیم، بھاری بھرکم، مخدوش، اجیرن، تکلیف دہ، دشوار، سخت جابرانہ، ظالمانہ، ناخوشگوار، ناپسندیدہ، ناگوار، ناموافق، پریشان کن، بدذائقہ، بدمزہ، ناپسند (شخص)۔ ثَقِیلُ الدم: ناقابل تحمل، ناقابل برداشت، ناگوار، شدید، سخت ناپسندیدہ، ناپسند (شخص)۔ ثَقِیلُ الروح: احمق، کند ذہن (شخص)، کان کھاؤ، مغز چاٹ، اجیرن، وبال جان۔ ثَقِیلُ الظِلّ: ناقابل برداشت، ناپسندیدہ (شخص)۔ ثقیلُ الفهم: آہستہ آہستہ سمجھنے والا، غبی، کند ذہن۔ ثقیل السمع: اونچا سننے والا۔ صناعة ثقیلة: بھاری صنعت heavy industry۔ ماءٌ ثقیل: بھاری پانی heavy water۔ اثقل: زیادہ بھاری، زیادہ ظالمانہ۔ مِثقال جمع مَثَاقِیل: وزن۔ مصر کا ایک باٹ جو ۲۴ قیراط یا ۴٫۶۸ گرام کے برابر ہوتا ہے۔ مثقال ذرّة: ذرہ برابر، ذرہ بھر، تھوڑی مقدار۔ مِثقال من: تھوڑا سا، ذرا سا۔ تثاقُل: آرام طلبی، سستی کاہلی، حماقت، کند ذہنی، بے حسی۔ مُتَثاقِل: ست کاہل، مٹھا، ڈھیلا، سادہ لوح، کودن، غبی، کند ذہن، خفا، آزردہ، بیزار، ترشرو، چڑچڑا، تندخو، بدمزاج۔ مُثقَّل و مُثقَل: بوجھ ڈالا ہوا، زیر بار، حد سے زیادہ بوجھ ڈالا ہوا، زیادہ لادا ہوا، بھاری بوجھل۔ ـــ ب: سے بوجھل، سے دبا ہوا۔

ثکل: ثَکِلَ ـ ثُکلاً و ثَکَلاً و ثُکلاً ابنه: اپنے بیٹے کو گم کرنا، کھونا صفت: ثاکِل و ثُکلان مونث: ثاکل و ثاکِلَة و ثُکلَی جمع ثَوَاکِل و ثَکَالَی۔ أثکَلَ الأمَ ولدَها و اثکل الولدَ امَّهُ: بچہ سے ماں کو گم کرا دینا، ماں کے سامنے بچے کا مر جانا۔ ـ ت المرأة: عورت کا اپنے بچے کو کھو دینا۔ الثکول و المِثکال جمع مَثَاکِیل: بچہ کو بہت گم کرنے والی عورت۔ کہا جاتا ہے: نساءُ الغزاة مَثاکیل: غازیوں کی عورتیں بچہ کو گم کرنے والی ہوتی ہیں۔ المَثکَلَة: بچہ کے گم ہونے کا سبب۔ کہا جاتا ہے: رمُحه للوالدات مَثکَلَة: اس کا نیزہ ماؤں کے لئے بچوں کے گم کرنے کا سبب ہے۔

○ ثَکِلَ ـ ثَکَلاً ہ: (بچہ) گنوانا، کھونا، کے عزیز کا مر جانا۔ أثکَلَ الام ولدَها: ماں کو اس کے بیٹے سے محروم کر دینا۔ ثَکَل: اس شخص کی حالت جس نے دوست یا رشتہ دار کھو دیا ہو، عزیز کی موت پر غم۔ ثُکلان: جس کا بچہ مر گیا ہو۔ ثَکلَی: عورت جس کا بچہ مر گیا ہو، گم ہو گیا ہو۔ ثاکِلة جمع ثَوَاکِل: ماں جس کا بچہ مر گیا ہو، گم ہو گیا ہو۔

ثکم: ثَکَمَ ـ ثُکمًا بالمکان: کسی جگہ پر اقامت کرنا۔ ـــ الامر او الطریقَ: کسی کام کو کرتا رہنا، راستہ پر چلتا رہنا۔ - الآثارَ: نشانات کا کھوج لگانا۔ - لهَ الأمرَ: کے لئے کام کو واضح کرنا، کو کام اچھی طرح سمجھانا۔ ثَکِمَ ـ ثَکَمًا بالمکان: کسی جگہ پر اقامت کرنا۔

ثکن: الثُکنَة جمع ثُکَن (ا ع): فوجوں کا مرکز، کبوتروں وغیرہ کا غول (کہا جاتا ہے: حمام ثُکَنٌ: اکٹھے کبوتر) لوگوں کی جماعت، چوپایوں کا گلہ یا ریوڑ، گردن بند، جھنڈا۔

○ ثُکنَة جمع ثُکَن و ثُکنات: بارک، بارکین، فوجیوں کی کوٹھریوں کی قطار barracks۔

ثلّ: ۱۔ ثَلَّ ـ ثَلاًّ البئرَ: کنویں کی مٹی نکالنا۔ ـــ الوعاء: برتن سے سب کچھ نکال لینا۔ الثُلَّة جمع ثِلَل و ثِلاَل: کنویں سے نکالی ہوئی مٹی۔

۲۔ ثَلَّ ـ ثَلاًّ و ثَلاًّ التراب: مٹی گرانا یا ڈالنا۔ اِنثَلَّ: گرنا، زمین پر آ رہنا۔

۳۔ ثَلَّ ـ ثَلاًّ و ثَلَلاً القومَ: قوم کو ہلاک کرنا۔ ـــ البیتَ: گھر کو گرا دینا۔ کہا جاتا ہے: ثَلَّ اللّٰهُ عرشَهم: اللہ تعالیٰ نے ان کے ملک کو تباہ و برباد کر دیا۔ ثُلَّ عرشُهم: ان کی عزت جاتی رہی۔ اثَلّ اِثلالاً ہ: کو اس کی کی ہوئی ٹوٹ پھوٹ کی مرمت کرنے کا حکم دینا۔ ـــ فَمُهُ: کے دانت گر جانا۔ تثلّل البیتُ: گھر کا ڈھیرے ڈھیرے گرنا، منہدم ہونا۔ الثَلَل: ہلاکت، دانتوں کا گرنا۔ الثِلَّة جمع ثِلَل: ہلاکت۔

۴۔ ثَلَّ ـ ثَلاًّ و ثَلَلاً کلُّ ذی حافرٍ: لید کرنا۔ (ہر کھر والے جانور کا)۔

۵۔ اَثَلَّ اِثلالاً الرجلُ: بہت بھیڑوں والا ہونا۔ الثَلَّة جمع ثِلَل و ثِلاَل: بھیڑوں کا ریوڑ، (مجازاً) اون۔ (کہا جاتا ہے: کساءٌ جیّدُ الثَلَّة: بڑھیا اون کا کمبل) اون اور بالوں کا مجموعہ۔ الثُلَّة: انسانوں کی جماعت۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ لایفرّق بین الثَلّة و الثُلَّة: فلاں شخص بھیڑوں اور انسانوں کی جماعت میں تمیز نہیں کرتا۔ المَثَلَّة: صحراء میں سائبان۔

○ ثَلَّ ـ ثَلاًّ ہ: کو تباہ کرنا، کی تخریب کرنا، کو ڈھا دینا، گرا دینا۔ ـــ عرشاً: تخت گرا دینا۔ اِنثَلّ: تخریب کا شکار ہونا، تخت کا گرنا، کا خاتمہ ہونا۔ ثُلَّة جمع ثُلَل: گروہ، جماعت، جتھا، ٹولی، ٹولہ، جمعیت، حلقہ، پارٹی (لوگوں کی) جماعت، کسی مہم پر بھیجا جانے والا فوجی ٹولہ۔

ثلب: ۱۔ ثَلَبَ ـ ثَلبًا ہ: کو دھتکارنا۔

۲۔ ثَلَبَ ـ ثَلبًا ہ: کی غیبت کرنا، پر عیب لگانا، کو ملامت کرنا، گالی دینا۔ الثِلب و الثَلِب: عیبی، ذلیل۔ المِثلَب: عیب لگانے کا عادی۔ المَثلَبَة جمع مَثَالِب: عیب (کہا جاتا ہے: ماعرفت فیه مَثلَبَةً: میں نے اس میں کوئی عیب نہیں جانا)۔ گالی۔ مثالِب الأمر: کسی امر کی خامیاں۔

۳۔ ثَلِبَ ـ ثَلَبًا الجلدُ: کھال کا سکڑنا۔

۴-ثَلِبَ -ثَلَبًا الشيءُ: کسی شئے کا رخنہ دار ہونا-ثَلَبَ -ثَلْبًا الشیءَ: میں رخنے ڈالنا-ثَلَّبَ الرجلُ: بہت بوڑھا ہونا اور دانتوں کا گر جانا-الثَلِب من الرماح: ٹوٹا ہوا نیزہ-الثِلب جمع ثِلَبَة و اَثْلاب: بڑھاپے کی وجہ سے گرے ہوئے دانتوں والا اونٹ-الاِثْلَب و الاَثْلَب جمع اَثالِب: پتھروں اور مٹی کا چورا۔

۞ ثَلَبَ -ثَلْبًا ہ: پر تنقید کرنا، نکتہ چینی کرنا، اعتراض کرنا، کی برائیاں کرنا، پر تہمت لگانا، کی بے عزتی کرنا، کو بدنام کرنا، رسوا کرنا، کے نام کو بٹہ لگانا-ثَلْب: رسوائی، ہتک، ازالہ حیثیت عرفی، غیبت، بدگوئی، بہتان، جھوٹا الزام، تہمت، بے عزتی-مَثْلَبَة جمع مَثالِب: خامی، نقص، عیب، بدنامی، دھبا، داغ، بے عزتی، بے قدری، تحقیر، خفت، ذلت، رسوائی-ثَالِب: ہتک آمیز، رسوا کرنے والا، بدنام کن، افترا پرداز، بہتان آمیز، بہتان باندھنے والا، تہمت لگانے والا۔

ثلث: ا-ثَلَثَ -ثَلْثًا الشیءَ: کا ایک تہائی لینا-ـــ القومَ: قوم کا ثلث مال لے لینا، قوم کا تیسرا ہونا۔ ثَلَّثَ الاثنین: دو میں شامل ہو کر ان کو تین کر دینا-ـــ الشيءَ: کو مُثَلَّث بنانا-ـــ الشرابَ: کسی رقیق چیز کو اتنا پکانا کہ تیسرا حصہ جاتا رہے (اسی سے ہے العَرَق المُثَلَّث: عرق جس کا تیسرا حصہ بھاپ بن کر اڑ گیا ہو)-ـــ الشیءَ: کو تین بار کرنا-اَثْلَثَ القومُ: تین ہونا، تیس ہونا-آپ کہتے ہیں: کانوا تسعة و عشرين فَاَثْلَثُوا: وہ انتیس تھے، تیس ہو گئے-الثلاثة مونث ثلاث (ع ح): تین-ذو الثلاث: تین لڑیوں والی رسی-فَعَلَہٗ ثَلاثًا: اس نے اس کو تین مرتبہ کیا-الثِلْث: اونٹنی کا تیسرا بچہ-کہا جاتا ہے: سقى زرعه الثِلْثَ: اس نے اپنی کھیتی کو تین دنوں میں ایک مرتبہ پانی دیا-الثُلْث و الثُلُث جمع اَثلاث: ایک تہائی-الثَلِيث بھی اسی معنی میں ہے-الثَلاثاء و الثُلاثاء و يومُ الثَلثاء: منگل-تثنیہ: ثُلاثاءَان جمع ثُلاثاوات و ثُلاثاءَات و اَثالث-ثُلاثَ او مَثْلَثَ: کہا جاتا ہے: اتوا ثُلاثَ او مَثْلَثَ: وہ تین تین (کر کے) آئے-یہ غیر منصرف ہے اور اس میں مذکر و مونث برابر ہیں-المِثْلَث جمع مَثالِث (مو): تین لٹوں کا تانت، سارنگی کی تیسری تار-المَثْلُوث: تین سے مرکب، جس کا تیسرا حصہ لیا گیا ہو-ـــ من الحبال: تین لڑیوں سے بنی ہوئی رسی-الثالُوث: جو تین سے مرکب ہو-الثالوث الأقدس: تثلیث، توحید فی التثلیث: باپ بیٹا اور روح القدس کے ایک ہونے کا عقیدہ-عقیدہ تثلیث-اللہ تعالیٰ، حضرت عیسیٰ اور روح القدس کے ایک ہونے کا عقیدہ-سرّ التثلیث: عیسائیوں کے نزدیک ذات الٰہی میں تین خدائی شخصوں کا وجود-المُثَلَّث من الحروف: تین نقطوں یا حرکتوں والا حرف-ہ تین ضلعوں والی شکل-سہ زاویاتی شکل-الثلاثون: تیس (مذکر و مونث)-المثلوث من الاکسیة: اون پشم اور بالوں کا کمبل-

۲-الثُلُثِي من الخطوط: موٹے حرفوں والا خط-المُثَلِّث و المُثْلِث: شاہ سے اپنے قریبی کی غیبت کرنے والا-الثَلِثَان و الثَلَثان (ن): مکو کا پودا-

۞ ثَلَّثَ ہ: کو تگنا کرنا، تین گنا کرنا، تین بار کرنا-ثُلُث: لمبے لمبے حرفوں میں خوش نویسی کا سجاوٹ کے لئے لکھنے کا اسلوب-ثلاثًا: تین بار، تین دفعہ، تین مرتبہ-ثُلاثِي: تیسرے درجہ کا، (ارضیات کا) دور ثالث-ماقبل الثلاثي: ماقبل دور ثالث-ثلاثةَ عَشَر مونث ثلاث عشرةَ: تیرہ (۱۳)-الثالث: تیسرا-ثالثًا: تیسری بات یہ ہے کہ، تیسرے-ثالِثة: ایک سیکنڈ کا ۱/۶۰-ثلاثون: تیس-الثلاثاء و یومُ الثلاثاء: منگل-ثُلاثَ و مَثْلَثَ: بیک وقت تین تین-ثُلاثِي: سہ طرفہ، سہ گانہ، تین حصوں والا، تین پر مشتمل، تین اطراف والا، تین جزری، تین کا-ثلاثي الزوایا: مثلث، تکونا، تین والا، سہ گانہ-ثلاثي الورقات: تین پتوں کا تین پتیا-ثالُوث: عیسائیوں کا عقیدہ تثلیث-باپ بیٹے اور روح القدس کے ایک ہونے کا عقیدہ، تین کا مجموعہ یا جوڑا، تین کی جوڑی-زَهرةُ الثالوث: بنفشہ کے قسم کے پھولوں کا نام-تثلیث: عقیدہ تثلیث-تَثْلِیثِي: علم مساحت سے متعلق یا علم مساحت کا-مُثَلَّث: تین گنا، تین نقطی حرف-مُثَلَّثي (جمع مُثَلَّثات) مثلث، سہ زاویاتی شکل-الرايةُ المثلثةُ الألوان و المُثَلَّث و العلمُ المُثَلَّث: ترنگا جھنڈا-المُثَلَّثات و حسابُ المثلثات: علم مثلث، علم مساحت trignometry-المُثَلَّث الحاد: مثلث زاویہ حادہ (acute-angled triangle)-مثلث الزوایا: مثلثی، سہ زاویائی (triangular)-المثلث المتساوي الساقين: مثلث متساوی الساقین isocceles triangle-المثلث المتساوي الأضلاع: مثلث مساوی الاضلاع-المثلث القائم: مثلث قائم الزاویہ (right-angled triangle)

ثلج: ا-ثَلَجَ -ثَلْجًا و اَثْلَجَت السماءُ: آسمان کا برف برسانا، برفباری کرنا، آسمان سے برفباری ہونا، برف گرنا، برف پڑنا-آپ کہتے ہیں: ثَلَجَتْنا السماءُ: آسمان نے ہم پر برف برسائی، آسمان سے ہم پر برف باری ہوئی-جیسا کہ آپ کہتے ہیں: مطرتنا: آسمان نے ہم پر بارش برسائی-ثُلِجَتْ و اُثْلِجَتِ الارضُ: زمین پر برفباری ہوئی-اُثْلِجَ القومُ: لوگ برف میں پہنچے-الثَلْج جمع ثُلُوج واحد ثَلْجَة: برف-ماءٌ ثَلِجٌ: ٹھنڈا پانی-الثَلّاج: برف فروش-المَثْلَجَة: برف کی حفاظت کی جگہ، برف رکھنے کا صندوق، آئس بکس، ریفریجریٹر refrigerator-سرد خانہ، برف خانہ (cold storage)-المَثْلُوج: برف پڑی ہوئی چیز-ماءٌ مثلوجٌ: برف سے سرد کیا ہوا پانی-الثُلاجي: بہت سفید-نَصْلٌ ثُلاجيٌّ: بہت سفید پھل (اوزار کا)-

۲-ثُلِجَ فؤادُہ: بلید الطبع ہونا صفت مَثلُوجُ الفؤاد: بلید الطبع، مرد، دل یا سرد مہر آدمی-اَثْلَجَ ماءُ البئر: کنویں کا پانی ختم ہو جانا-ـــتِ عنه الحُمّى: کا بخار جاتا رہنا، کا بخار اتر جانا-

۳-ثَلِجَ -ثَلَجًا و اَثْلَجَت نفسي به: جی کا کسی سے خوش ہونا، جی میں کسی سے ٹھنڈک پڑنا-ثَلَجَ - ثُلُوجًا ت نفسي به و اليه: جی کا کسی سے راحت پانا اور مطمئن ہونا-اَثْلَجَ ہ: کو خوش کرنا-

۞ ثَلَجَ -ثَلْجًا: ثلجتُ السماءُ: برف پڑنا، برفباری ہونا، برف گرنا، برف پڑ رہی تھی-برف گر رہی تھی، برفباری ہو رہی تھی-ثَلِجَ -ثَلَجاب: سے (دل روح) خوش ہونا، مسرور ہونا-ثَلَّجَ ہ: کو برف سے ٹھنڈا کرنا، کو منجمد کرنا، کو برف میں تبدیل کرنا-اَثْلَجَتِ السماء: برف پڑنا، گرنا، برفباری ہونا، برف برسنا، برفباری ہو رہی تھی، برف پڑ رہی تھی، برف گر رہی تھی، برف برس رہی تھی-ـــ ہ: کو ٹھنڈا کرنا، کو گیلا کرنا، تر کرنا، نم کرنا، مرطوب کرنا، سیلا کرنا-اَثْلَجَ صدرہ: کو خوش کرنا، محظوظ کرنا، کی دل جوئی کرنا-تَثَلَّجَ: برف پوش ہو جانا، برف بن جانا، منجمد ہونا، جم کر برف ہو جانا-ثَلْج جمع ثُلُوج: پالا، برف، مصنوعی برف-نُدْفَةُ الثلج: برف کا گالا-ثَلْجِيّ: برفانی، برف کی طرح سفید، برف کی طرح کا، برف کا، برف پوش، برف سے معمور، سرد مہر، بے مروت، یخ بستہ، برف جیسا-ثَلّاج جمع ثَلّاجُون: برف فروش-ثَلّاجَة جمع ثَلّاجات: برف کا تودہ، برف کی چٹان جو سمندر میں بہتی ہوئی آئے، سمندر میں بہتا ہوا

برف کا تودہ، ریفریجریٹر، آئس بکس. ice box۔ مُثَلَّجَة جمع مَثَالِج: آئس بکس، ریفریجریٹر، برف خانہ۔مَثْلُوج: برف پوش، برف سے ڈھکا ہوا، برف کا، برفانی، سردمہر۔مَثْلُوجات: بہت ٹھنڈی کی ہوئی یا برف میں رکھی ہوئی کھانے پینے کی چیزیں، بہت ٹھنڈے کئے ہوئے مشروبات۔مُثَلَّج: بہت ٹھنڈا کیا ہوا، برف جیسا ٹھنڈا، یخ بستہ، برف پوش۔

ثلع: ثَلَعَ ـَ ثَلْعًا رَأْسَه: کا سر توڑ دینا، پھاڑ دینا۔

ثلغ: ثَلَغَ ـَ ثَلْغًا رَأْسَه: کا سر توڑ دینا، پھاڑ دینا۔ اَلْمُثَلَّغُ مِنَ التَّمر: پھٹ کر زمین پر گری ہوئی کھجوریں۔آپ کہتے ہیں: تَناثرت الثمارُ فَتَثَلَّغَتْ: پھل بکھر کر پھٹ گئے۔

ثلم: ثُلِمَ ثُلْمَةً فی مالِه: کے مال سے کچھ جاتا رہنا۔ ثَلَمَ ـِ ثَلْمًا و ثَلَّمَ الإناءَ: برتن کے کنارے توڑ دینا۔ثَلِمَ ـَ ثَلَمًا و تَثَلَّمَ و اِنْثَلَمَ: برتن کے کناروں کا ٹوٹ جانا۔ثَلَمَ ـِ ثَلْمًا الحائطَ: دیوار میں رخنہ ڈالنا۔الثَلْم جمع اَثْلام و الثُلْمَة فی الحائط و نحوه: شگاف، رخنہ، ٹوٹی ہوئی جگہ۔ الأَثْلَم: ظاہر رخنہ دار شئے۔

◯ ثَلَمَ ـِ ثَلْمًا ه: کو کند کرنا، کو دندانے دار یا ناہموار بنا دینا، کا کنارہ توڑ دینا، (دیوار وغیرہ) میں شگاف، سوراخ، درز، یا راستہ بنا دینا (شہرت عزت) کو گندہ کرنا، پر داغ لگانا، کو آلودہ کرنا۔ ثَلِمَ ـَ ثَلَمًا: دندانے دار ہونا یا ہو جانا، ناہموار ہونا یا ہو جانا۔ثَلَّمَ ه: کی دھار موڑ دینا، کو کند کر دینا، کی دھار مار دینا۔ تَثَلَّمَ: کند ہو جانا۔اِنْثَلَمَ: (شہرت کا) گندہ ہونا، داغ دار ہونا، آلودہ ہونا، بے اعتبار ہونا، بدنام ہونا۔ ثَلْم: دندانہ، کھانچا، موکھا، شگاف، رخنہ، درز، سوراخ، راستہ، کھائی، کڑک، دراڑ، چاک۔ ثَلْمُ الصیت: رسوائی، ہتک، ازالہ حیثیت عرفی۔ ثُلْمَة جمع ثُلَم بمعنی ثَلْم۔ سَدَّ ثُلْمَةً: خلا پر کرنا۔ ثُلْمَةٌ لاتُسَدُّ: ایک خلا جسے بند نہ کیا جا سکے، نا قابل تلافی نقصان۔ ثَالِم: کند۔ مَثْلُوم: گندی، داغدار (شہرت، عزت)۔ مُتَثَلِّم: کند، کند کیا ہوا، بھاری (آواز)۔مُتَثَلِّمُ الصیت: بری شہرت والا، مشکوک شہرت والا، مشتبہ ساکھ والا۔

ثمّ: ا۔ثَمَّ ـُ ثَمًّا الشیءَ: کو درست کرنا، کی اصلاح کرنا۔آپ کہتے ہیں: ثَمَمْتُ اُمُوری: میں نے اپنے معاملات کی اصلاح کی۔ الثَّمّ: ثَمَّ کا مصدر بمعنی اصلاح، اسی سے ہے: کنا اهل ثَمِّهِ و رَمِّهِ: ہم اس کی اصلاح و مرمت کے اہل تھے۔کہا جاتا ہے: ہو ثَمُّهُ و رَمُّهُ او ثُمُّهُ و رُمُّهُ او ثِمُّهُ و رِمُّهُ: وہ اس کا عمدہ یا ردی ہے یا قلیل و کثیر ہے۔کہا جاتا ہے: ماله ثُمٌّ و لارُمٌّ: اس کے پاس کچھ نہیں۔

۲۔ثَمَّ ـِ تِ الشاةُ النبتَ بِفِيهَا: بکری نے گھاس کو اپنے منہ سے اکھیڑا۔الثُّمَّة: سوکھی گھاس کا مٹھا۔ الثُمام واحد ثُمامَه: ایک قسم کی گھاس جو کمزور ہوتی ہے اور لمبی نہیں ہوتی۔المِثَمُّ مِنَ الناس: اچھا براہر قسم کا کھانا کھا لینے والا۔

۳۔اِنْثَمَّ الشیخُ: بوڑھا اور سن رسیدہ ہونا۔صفت: ثِمَّة۔ ـ الجسمُ: جسم کا گلنا، کمزور ہونا۔

۴۔انْثَمَّ علیه: پر ٹوٹ پڑنا۔

۵۔ثَمَّ و ثَمَّةَ و ثَمَّتَ: وہاں (دور کے لئے اسم اشارہ)۔ثُمَّ: (حرف عطف ترتیب و تراخی کیلئے آتا ہے۔جب اس پر ت داخل کی جائے تو ثَمَّتَ کہا جاتا ہے)۔پھر، تب، بعد ازاں۔

◯ ثَمَّ: وہاں۔مِن ثَمَّ: چنانچہ، یہاں سے، ادھر سے، اب سے، بعد ازاں، اس لئے، اس واسطے، اُس وجہ سے۔ثُمَّ: تب، چنانچہ، اسی سبب سے، مزید برآں، اس سے بڑھ کر، علاوہ ازیں، سوا، اس کے سوا، اس پر بھی، بلکہ، اور پھر، اور ایک دفعہ پھر۔کَلَّا ثُمَّ کَلَّا: نہیں، سو بار نہیں۔مِن ثُمَّ: تب، پھر، اس کے بعد، اس لئے، اس وجہ سے، چنانچہ۔ثَمَّةَ (ثَمَّتَ): وہاں، وہاں ہے لیسَ ثمة: وہاں نہیں ہے۔عَلی طرف الثُمام: آسان رسائی میں، قریب ہی۔جَعَلَهُ علی طرفِ الثُمام: اس نے اسے بآسانی قابل فہم بنا دیا، اس نے سب کے لئے اسے معقول طور پر پیش کیا یا قابل قبول طور پر پیش کیا۔

ثمأ: ثَمَأَ ـَ ثَمْأً ه: کو چربی کھلانا۔ـ الرأسَ: سر کچلنا۔ـ الانفَ: ناک کی نوک توڑنا جس سے خون بہنے لگے۔ اِنْثَمَأَ: سر کا کچلا جانا۔

ثمج: ثَمَجَ ـُ ثَمْجًا ه: کو ملانا، مخلوط کرنا، خلط ملط کرنا۔ المُثَمِّج: مختلف رنگوں سے کپڑے رنگنے والا۔

ثمد: ا۔ثَمَدَ ـُ ثَمْدًا الشیءُ فلانًا: کسی شئے کا کسی شخص کے سب مال صرف کرانے کا سبب بن جانا۔ـ الناقةَ بالحلب: دوہنے میں اونٹنی کا دودھ کو ختم کر جانا۔المَثْمُود مِنَ الرجال: وہ آدمی جس کو مانگنے والوں کی زیادتی کنگال کر دے۔

۲۔ثَمَدَ ـُ ثَمْدًا و أَثْمَدَ و اِسْتَثْمَدَ الماءَ: پانی جمع کرنے کے لئے حوض کی طرح گڑھا بنانا۔اِثَّمَدَ و اِثْتَمَدَ: تھوڑے پانی کی طرف جانا، پانی کے گڑھے کی طرف رخ کرنا۔الثَّمْد و الثَّمَد جمع ثِماد: جاڑے کے موسم کا جمع شدہ تھوڑا پانی جو گرمیوں میں خشک ہو جائے، بارش کے پانی کا گڑھا۔

۳۔اِسْتَثْمَدَه: سے بخشش مانگنا۔

۴۔الإثْمِد و الأُثْمُد (ك): سرمہ کا پتھر، اس کو کیمیا کے جاننے والے انٹیمو ان کہتے ہیں۔

ثمر: ا۔ثَمَرَ ـُ ثُمُورًا و أَثْمَرَ الشجرُ: درخت کا پھلدار ہونا۔صفت: ثَامِر و مُثْمِر۔ أَثْمَرَ الشجرُ الثَّمَرَ: درخت کا پھل لانا۔ـ القومَ: قوم کو پھل کھلانا۔اِسْتَثْمَرَ الشیءَ: کو پھل دار بنانا۔ـ الرجلُ: پھل پانا۔الثَّمَر واحد ثَمَرَة و ثُمْرَة جمع ثِمار و جمع الجمع أَثْمارٌ و ثُمُر (ن): (درخت کا) پھل۔الثَّمْرَةُ: پھل، نسل، اولاد۔ثَمْرَةُ السوط: چابک کے سرے کی گرہ۔اسی سے ہے: اَمَرَ الجلادَ ان یدق ثمرة سوطه: اس نے جلاد کو حکم دیا کہ وہ اپنے کوڑے کے سرے کی گانٹھ کو کچل لے۔تاکہ وہ مضروب پر ہلکا ہو۔الثَّمْراءُ مِن الشجر: پھل دار درخت۔ارضٌ ثمراءُ: بہت پھلوں والی زمین۔الثَّامِر: لوبیا۔

۲۔ثَمَرَ ـُ ثُمُورًا الرجلُ: کا مال بڑھنا، متمول ہونا، مالدار ہونا۔ثَمَّرَ مالَه: مال کو بڑھانا دولت زیادہ کرنا۔الثَّمَر واحد ثَمَرَة و ثُمْرَة جمع ثِمار و جج: أَثْمار و ثُمُر: مال کی قسمیں۔

۳۔ثَمَرَةُ اللِسان: زبان کی نوک۔ثَمَرَةُ القلب: دوستی، الفت، اسی سے ہے: خَصَّنِی بثمرة قلبه: اس نے مجھے اپنی دوستی کے لئے مخصوص کیا۔

◯ ثَمَرَ ـُ ثُمُورًا: پھلدار ہونا، أَثْمَرَ: پھلدار ہونا۔ اِسْتَثْمَرَ ه: سے فائدہ اٹھانا، سے استفادہ کرنا، کے لئے مفید ہونا، سے پوری طرح استفادہ کرنا، کو پورا استعمال کرنا، کو برتنا، استعمال کرنا، یا استعمال میں لانا، کا مصرف ڈھونڈنا، منفعت بخش طور پر (روپیہ) لگانا۔ ثَمَر جمع ثِمار و اثمار: پھل، میوہ، نتیجہ، انجام، اثر، تاثر، منافع، نفع، پیداوار، فائدہ، منفعت۔ثَمَرَة (ثمر کا واحد) جمع ثَمَرات: پھل، میوہ، نتیجہ، اثر، تاثر، پیداوار، نفع، فائدہ، منفعت۔اِسْتِثْمار: پورا استعمال، ناجائز انتفاع، استحصال، کار براری، اپنے مقصد کے لئے استعمال کرنا، نفع بخش استعمال، استعمال، استفادہ۔ مُثْمِر: پھلدار، بارور، نتیجہ خیز، پیداواری، پیدا کرنے کے قابل، بارآور، زرخیز، نفع کا، منفعت بخش، نفع بخش، پُر منفعت۔مُسْتَثْمِر جمع مستثمرون: استحصال کنندہ، نفع پانے والا، فائدہ اٹھانے والا۔

ثمل: ا۔ثَمَلَ ـُ ثَمْلًا ه: کو کھلانا، پلانا، کا کام کرنا۔ـ ه:

کی فریاد کو پہنچنا۔ ثِمالُ القوم: قوم کا فریاد رس۔

۲۔ ثَمِلَ ـَ ثَمَلاً: شراب سے مست و مخمور ہونا۔ صفت: ثَمِلٌ۔ أثْمَلَ ہ: کو مست و مدہوش کرنا۔ تَثَمَّلَ مَا فِي الْأِناء: برتن کی چیز کو پینا۔

۳۔ أثْمَلَ اللبنُ: دودھ کا بہت جھاگ والا ہونا۔ ــــ و ثَمَّلَ اللبنَ: دودھ کو ہلانا کہ اس میں جھاگ اٹھ آئے اور زیادہ ہو۔ الثُمالَة: جھاگ۔ الثَمِيل: کھٹا دودھ۔

۴۔ ثَمَّلَ الشيءَ: کو چھوڑ دینا۔ أثْمَلَ الشيءَ: کو باقی رکھنا۔ الثَمَلَة جمع ثُمُول و الثُمْلَة جمع ثُمَل و الثَمِيلَة جمع ثَمِيل و ثَمَائِل و الثُمالَة جمع ثُمال: برتن یا حوض میں بچا ہوا پانی وغیرہ۔ الثُمَال و المُثَمَّل: زہر قاتل۔ المَثْمَلَة: بڑا حوض، پانی کی دلدل، پانی جمع ہونے کی جگہ، گندے پانی کے حوض۔ المِثْمَلَة: حوض کا کیچڑ، چرواہے کا تھیلا جو وہ اپنے کندھے پر ڈالے رکھتا ہے۔

◌ ثَمِلَ ـَ ثَمَلاً: مست، متوالا یا مخمور ہونا۔ أثْمَلَ ہ: کو مست، متوالا یا مخمور بنا دینا، کو مدہوش کرنا، سرشار کرنا، مست کرنا، بے ہوش کرنا، بے خود بنانا۔ ثَمَل: سرشاری، نشہ، بے خودی، بدمستی، شراب خوری۔ ثَمَلَة: بدمستی، بلانوشی، نشے کا دورہ، غلبہ۔ ثَمِل: پیے ہوئے، نشہ میں، شرابی، نشہ باز، مخمور، مدہوش، نشہ چڑھا ہوا۔ ثُمالَة: بچا کھچا، بقیہ، تلچھٹ، کف، جھاگ، پھین، میل، فضلہ، پھپھوندی، گاد، جھاگ دار شراب سے پیالہ کا لبریز ہونا، پھیس۔

ثمن: ۱۔ ثَمَنَ ـُ ثَمْناً الرجلَ: کے مال کا آٹھواں حصہ لینا۔ ــ الشيءَ: کا آٹھواں حصہ لینا۔ ــ القومَ: قوم کا آٹھواں ہونا۔ ثَمَّنَ الشيءَ: کو آٹھ ضلعوں والی بنانا، کے آٹھ رکن بنانا۔ أثْمَنَ القومُ: آٹھ ہونا۔ الثُمْن و الثُمُن جمع أثْمان: آٹھواں جزء یا حصہ (ثمین بھی اسی معنی میں ہے)۔ أتوا ثُمانَ و مَثْمَنَ: وہ آٹھ آٹھ کی تعداد میں آئے۔ الثمانية مؤنث ثمان (ع ح): آٹھ۔ ثمانيةَ عَشَرَ رَجُلاً و ثمانيَ عَشْرَةَ امرأةً: آٹھ مرد اور آٹھ عورتیں۔ الثامِن: آٹھواں۔ الثمانون: اسی (۸۰)۔ المُثَمَّن (ہ): ہشت پہلو۔

۲۔ ثَمُنَ ـُ ثَمَانَةً الشيءُ: قیمتی ہونا، بہت قیمت والا ہونا۔ ثَمَّنَ الشيءَ: کی قیمت کا اندازہ کرنا۔ أثْمَنْتُ المالَ زيداً و لزيدٍ: میں نے زید کو مال کی قیمت دے دی۔ الثَمَن جمع أثْمان و أثْمِنَة و أثْمُن: بیچی ہوئی چیز کا عوض، قیمت۔ المُثْمَّن: قیمت لگائی ہوئی چیز۔

◌ ثَمَّنَ ہ: کی قیمت تشخیص کرنا، آنکنا، کی قیمت کا اندازہ لگانا، (محصول وغیرہ) تشخیص کرنا، لگانا، مقرر کرنا (خرچ وغیرہ) کا تخمینہ لگانا، کسی چیز کا اندازہ لگانا یا کرنا، کسی چیز کی قیمت لگانا یا مقرر کرنا۔ لا يُثَمَّنُ: انمول، بے اندازہ، بے حد، بہت ہی زیادہ۔ ثَمَن: قیمت دام، مول، قدر و قیمت۔ ثَمِين: قیمتی، گراں بہا، بیش قیمت، گراں، مہنگا۔ أثْمَن: زیادہ قیمتی، زیادہ گراں بہا، زیادہ بیش قیمت، زیادہ گراں۔ تَثْمِين: موازنہ، اندازہ، تخمینہ، جانچ، تشخیص، تعیین، قیمت کا اندازہ، مالیت، آنکنا، شرح بندی، درجہ بندی، درجہ، تقسیم۔ مُثَمِّن: اندازہ لگانے والا، تخمینہ لگانے والا، قیمت لگانے والا۔ خبیر مثمن: ٹیکس مقرر کرنے والا، محصول قائم کرنے والا، تشخیص کنندہ۔ مُثَمَّن: قیمتی، گراں بہا، قیمت لگایا ہوا، آنکا ہوا، قدر کیا ہوا، بڑی قدر کیا ہوا، بہت عزیز رکھا یا جانا ہوا۔ مُثْمَن: قدر و قیمت کی چیز۔ ثُمْنَة جمع ثُمْنات: ایک پیمانہ۔ مُثَمَّن: آٹھ گنا، ہشت پہلو۔ الثَمَن الأصْلِيّ: کسی چیز کو خام مال سے مصنوعات کی شکل میں بنانے کا مول یا جس قیمت پر کوئی چیز نفع کے بغیر فروخت کی جائے۔ (cost price)۔ الثَمَنُ الأساسِيُّ: تمسکات کا اصلی نرخ، مساوی قیمت، برائے نام قیمت۔

ثنّ: الثُنَّة جمع ثُنَن: گھوڑے کے پاؤں کے پیچھے کے بال (گھوڑے کے ٹخنہ کے)۔

ثند: الثَنْدُؤَة و الثُنْدُوَة جمع ثَناد (ع ا): (مرد کی) چھاتی۔

ثنی: ثَنَى ـِ ثَنْياً الشيءَ: کو موڑنا، لپیٹنا، تہہ کرنا۔ کہا جاتا ہے: ثنى صدرَه: اس نے اپنے دل میں دشمنی چھپائے رکھی۔ تَثَنَّى الشيءُ: مڑنا۔ ــ في مشيه: چلنے میں جسم کو ایک جانب جھکانا۔ ــــ في صدري كذا: (میرا) تردد کرنا۔ اِنْثَنَى و اثَّنَى: مڑنا، دوہرا ہونا۔ اِثْنَوْنَى صدرُه على البغضاء: کے سینے میں بغض و عداوت بھری رہنا۔ الثِنْيُ جمع أثْناء من الثوب: تہہ، شکن، چنٹ۔ آپ کہتے ہیں: ارسلتُه ثِنْيَ كتابي: میں نے اس کو اپنے خط میں لپیٹ کر بھیجا۔ ــ من الحيّة: کنڈلی۔ ــ من الوادي: موڑ۔ ـــ من الليل: گھڑی، وقت۔ اثناءَ الكلام: دورانِ گفتگو۔ آپ کہتے ہیں: جاؤوا في اثناء الامر: وہ کام کے درمیان میں آئے۔ الثِناء: اونٹ کو باندھنے کی دوہری رسی۔ المَثْنَى جمع المثاني من الوادي: وادی کا موڑ۔ المَثْنَى: قرآن کریم کی آیتیں۔ ــــ من الشيء: کسی چیز کی قوتیں اور طاقتیں۔ المَثْناة جمع مَثَانِيَة: کجی، تہہ، لپیٹ، اون یا بالوں وغیرہ کی رسی۔

۲۔ ثَنَى ـِ ثَنْياً زَيداً: کا دوسرا ہونا۔ آپ کہتے ہیں: هذا واحد فاثْنِه: یہ ایک ہے، تم دوسرے ہو جاؤ۔ فلانٌ لا يَثْنِي ولا يُثَلِّث: فلاں شخص چلنے کی طاقت نہیں رکھتا، چل نہیں سکتا۔ ــ عليه بضربةٍ ثانيةٍ: اس نے اس کو دوبارہ پیٹا۔ ثَنَّى الشيءَ تَثْنِيَةً: کو دوہرا کرنا۔ ــ الكلمةَ: کلمہ میں تثنیہ کی علامت لگانا۔ الحرفَ: حرف پر دو نقطے لگانا۔ ــ بالامر: ایک کام کے ساتھ دوسرا کام متصل ہی کرنا۔ أثْنَى الرجلَ: کا دوسرا ہونا۔ ــ و اِنْثَنَى و اثَّنَى عليه بالضرب: کو دوبارہ پیٹنا۔ الثانِي مونث الثانِيَة: دوسرا۔ الثِنَى جمع ثِنْيَة: اعادہ کی ہوئی بات۔ ــ و الثُنيان: آقا سے مرتبہ میں کم۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ ثنيةُ اهل بيته: وہ اپنے گھر والوں میں سب سے کمتر ہے۔ الثَنِيّ جمع ثِناء و ثُنْيان: جانور جس کے سامنے کے دانت گر گئے ہوں۔ ثَنِيَّة جمع ثَنايا: سامنے اور نیچے کے دو دو دانت۔ المَثْنَى جمع المَثانِي (مو): بربط یا باجے کا دوسرا تار۔ ــ من الدابة: جانور کے گھٹنے اور کہنیاں۔ أتوا ثُناءَ و مَثْنَى: وہ دو دو کی تعداد میں آئے۔ (غیر منصرف ہے اور مذکر و مونث دونوں کے لئے آتا ہے)۔ اِثْنان مونث ثِنْتان و اِثْنَتان: دو۔ الاثنان و يوم الاثنين: پیر کا دن۔ الثُنائيّ من الألفاظ: دو حرفی لفظ۔

۳۔ ثَنَى ـِ ثَنْياً الشيءَ: کو روکنا۔ ــــ زيداً: زید کو حاجت سے روکنا۔ اِنْثَنَى و اِثَّنَى عنه: سے پھر جانا۔ اِسْتَثْنَى الشيءَ: کو مستثنیٰ کرنا۔ ــ فلاناً علي فلان: کو غیر کے حکم سے خارج کرنا۔ الثُنْيَة: استثناء۔ کہا جاتا ہے: حَلَفَ يَميناً لَيْسَ فيها ثُنيَّة: اس نے بغیر استثناء کے قسم کھائی۔ الثَنْوَى و الثُنْيا: جسے مستثنیٰ کیا گیا ہو۔ ــــ من الجزور: مذبوح کی سری اور پائے۔

۴۔ أثْنَى عليه: کی تعریف کرنا۔ تَثَانَوا عليه: پرائی مہربانیاں ظاہر کرنا۔ الثَناء جمع أثْنِية: تعریف، حمد و ثناء۔

۵۔ الثانية جمع الثَوانِي: سیکنڈ (second)، الاثنى عَشَرِيّ (ع ا): معدے کی طرف سے پہلی باریک انتڑی یا آنت۔ الثَنِيَّة گھاٹی کا راستہ۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ طَلاَّعُ الثَنَايا: فلاں شخص مشقتوں کو بہت برداشت کرنے والا ہے۔ تَثْنِيةُ الاشتراع حضرت موسیٰ علیہ السلام کے اسفار میں سے پانچویں کتاب۔

ثَنی -ثَنیاً ہ: کو دگنا کرنا، تہہ کرنا، کے نیچے تہہ کرنا، کو موڑنا، جھکانا، خم کرنا۔ — ہ عن: کو سے موڑنا، دور رکھنا، روکنا، سے باز رہنے کو کہنا، کو سے منع کرنا۔ ثَنی عِنانَ فرسِهِ: وہ گھوڑے کو سرپٹ دوڑا کر لے گیا۔ ثَنّی ہ: کو دوگنا کرنا، کو دوبارہ کرنا، دہرانا، میں پلیٹ ڈالنا، چنٹ ڈالنا۔ اَثنی علی: کی تعریف کرنا، ستائش کرنا، کے گن گانا، کی تعریف کے پل باندھنا۔ اثنی علیه عاطر الثناء: کا نہایت مدحیہ الفاظ میں ذکر کرنا۔ تَثَنّی: دوگنا ہونا، دوہرا ہونا، دہرایا جانا، جھکنا، تہہ ہونا، جھولتے ہوئے یا لچکتے ہوئے چلنا۔ اِنثَنی: جھکنا، خم ہونا، مڑنا، تہہ ہونا، پیچھے کو مڑنا۔ — عن: سے پھرنا، کو چھوڑ دینا، ترک کر دینا۔ — إلی: کی طرف مڑنا، کی طرف رخ کرنا، پر اپنے خیالات اور طاقت کو مرکوز کرنا۔ استثنی ہ من: کو سے مستثنی کرنا۔ — ہ: کو مستثنی کرنا۔ ثَنی: جھکانا، تہہ کرنا، موڑنا، دور کرنا، ممانعت، روکنا، باز رکھنا، منع کرنا۔ ثِنی جمع اثناء: تہہ، شکن، پلیٹ، چنٹ، سلوٹ یا شکن، مورا، خم، پیچ کجی، گرہ، گانٹھ، ڈوری، رسی، دھاگا۔ ثِنیًا بعدَ ثِنیٍ: وقتاً فوقتاً۔ اَثناءَ: کے دوران۔ فی اثناء: کے دوران۔ فی اثناء ذلك، فی تلك الاثناء۔ فی هذه الاثناء: اس اثناء میں، اس دوران میں۔ ثَنیَۃ جمع ثَنیات: بمعنی ثِنی: یعنی، تہہ، شکن، پلیٹ، چنٹ، سلوٹ یا شکن۔ ثَنِیَۃ جمع ثَنایا: درمیانی اگلا دانت، تنگ راستہ، پہاڑی پگڈنڈی۔ فی ثنایا: میں، اندر، کے مابین، کے درمیان میں۔ فی ثنایا نفسه: (اپنے) دل میں، اندر سے، باطنی طور پر۔ فی ثنایا الکتب: کتابوں میں۔ بینَ ثنایا: میں، اندر، کے مابین۔ طَلّاعُ الثنایا: بلند آرزوؤں والا۔ ثَناء: تعریف، مدح، قدردانی، سفارش۔ ثُناءَ و مَثنی: ایک وقت میں دو، دو دو کی تعداد میں۔ ثَنَوی: ثنوی، ثنویت کا قائل، دوازلی قوتوں کا قائل۔ ثُنائی: مدحیہ، ثنایہ۔ ثُنائی: دوگنا، دونا، دہرا، دو حصوں میں منقسم، جوڑا، جوڑے دار۔ ہر دور کے لئے ایک بار دو بنیادی، دو سازی یا دو آوازی گیت، راگ جو دو ملکر گائیں، دو آدمیوں کے گانے کا گیت۔ مُحَرِّك ثُنائی المِشوار: دو سائکل کا انجن (two cycle engine)۔ ثُنائیة دوئیت، عقیدۂ ثنویت۔ دوازلی قوتوں کا قائل ہونا۔ الثانی دوسرا، اگلا، آگے آنے والا، اس کے بعد۔ مابعد، ثانیاً و ثانیةً بجانیا: دوسرے درجے پر، دوم، دوسری بار، ایک بار پھر، دوبارہ، پھر سے ایک دفعہ اور، علاوہ ازیں، مزید برآں۔ نیز ثانی اِثنَین: جوڑے کا دوسرا، ثانوی

ثانوی، چھوٹا۔ اُمُور ثانویَة: ثانوی اہمیت کے امور، چھوٹے معاملات۔ مدرسة ثانوية: سیکنڈری سکول (ہائی سکول)۔ تسویغ ثانویٌ: آگے کرایہ پر دینا۔ تثنیَة: دہرانا، اعادہ، پلیٹ ڈالنا، چنٹ ڈالنا، چوٹی گوندھنا، دوچند کرنا، دونا کرنا، دہرا کرنا، ازدواج، جوڑے۔ تثنیہ (گرامر) (انسانوں کے مجموعہ کا)، انجام، تتمہ، تعریف، مدح، سفارش۔ تثنیة الاشتراع: تورات کی کتب میں سے پانچویں کتاب، سِفر، استثناء۔ اِنثناء: جھکنا، مڑنا، لچک، نرمی، ملائمت، تہ کرنے، لپیٹنے یا مڑنے کی قابلیت۔ قابل للانثناء: تہ کئے جانے، لپیٹے جانے یا موڑے جانے کے قابل۔ اِنثناءَة جمع اِنثناءات: گرہ، گانٹھ، موڑ، خم، پیچ، کجی، خمیدگی، جھونک، لچک، بل۔ استثناء: استثناء، محرومی، اخراج، ممانعت۔ باستثناءِ: کے استثنا کے ساتھ، بہ استثناء، کو چھوڑ کر، کے سوا، بجز۔ بدون استثناء: بلا استثناء۔ إستثنائی: استثنائی، غیر معمولی، خاص۔ إستثنائیاً: بطور استثنا، استثناء کے طور پر۔ أحوال استثنائية: ہنگامی صورت حالات۔ جلسة استثنائية: فوری یا ہنگامی اجلاس۔ مَثنِیٌّ: موڑا ہوا، تہہ کیا ہوا، لپیٹا ہوا، پلیٹ ڈالا ہوا، دوگنا کیا ہوا، دہرایا ہوا۔ مُثَنّی: دگنا، دونا، دوچند، دہرا، خمیدہ، دوہرا۔ صیغہ تثنیہ میں۔ مستثنی من: سے مستثنی، سے خارج کیا ہوا۔

ثاب ۱۔ ثابَ ـُ ثَوبًا و ثُؤُوبًا: لوٹنا۔ — ثَوَبانًا و اَثوَبَ اِثوابًا المریضُ: بیمار کا صحت یاب ہونا۔ ثَوَّبَ الرجلُ: جانے کے بعد واپس آنا۔ أثابَ اِثابَةً الرجل: مریض کا صحت یاب ہونا۔ اِستَثابَ المالَ: مال کو واپس مانگنا۔

۲۔ ثَابَ ـُ ثَوبًا و ثُؤُوبًا الناسُ: لوگوں کا اکٹھا ہونا۔ — الماءُ: پانی کا حوض میں جمع ہونا۔ أثابَ اِثابةً الحوضَ: حوض کو بھرنا۔ الثائب من البحر: بھاٹے کے بعد سمندر کا بڑھتا ہوا پانی۔ المَثاب و المَثابَة مقام اجتماع، لوٹنے کی جگہ۔

۳۔ ثَوَّبَ ہ من کذا کو کا بدلہ دینا، معاوضہ دینا۔ أثابَ اِثابَةً الرجلَ: کو بدلہ دینا۔ — جزاءً ہ کو جزا دینا۔ تَثَوَّبَ ثواب حاصل کرنا، کمانا۔ استثاب الرجلَ سے بدلہ مانگنا۔ الثَّواب و المَثوبَة والمَثُوبة اچھے اور برے اعمال کی جزاء، خصوصاً اچھے اعمال کی جزا۔

۴۔ ثَوَّبَ الداعِيْ کپڑے کو ہلا کر اشارہ کرنا۔ الثَّوب جمع ثِیاب و أثواب و أثوُب لباس۔ کہا جاتا ہے: أسلُلْ ثِیابَكَ من ثیابی مجھے چھوڑ دو اور جاؤ۔ طاهِرُ الثیاب: پاک نفس، اچھے چال چلن کا۔ دَنِسُ الثیاب: بدباطن، بداخلاق۔ الثَّوّاب: بزاز، کپڑے بیچنے والا، کپڑوں والا۔ الثِّیابیّ: کپڑوں کی حفاظت کا ذمہ دار۔

۵۔ ثَوَّبَ و تَثَوَّبَ المُصَلّی: فرض کے بعد نفل نماز ادا کرنا۔

۶۔ الثائب: بارش سے پہلے کی تند ہوا۔ الثَّوَّاب: شہد، شہد کی مکھی۔ مَثابُ و مَثابَةُ البئرِ: کنویں کے اردگرد کے اونچے پتھر۔

ثابَ ـُ ثَوبًا ل/إلی: کی طرف لوٹنا، کے پاس واپس آنا۔ — ب إلی: کو کوئی چیز واپس کرنا۔ ثابَ إلی نفسه: ہوش میں آنا۔ ثاب الیه رُشدُه: کے حواس ٹھکانے لگنا۔ ثَوَّبَ ہ: (اللہ تعالیٰ کا) کسی کو انعام دینا۔ أثابَ ہ ہ کا سے معاوضہ دینا، کو سے بدلہ دینا۔ — ہ علی: کو کا انعام دینا۔ استثواب: انعام مانگنا۔ ثَوب جمع ثِیاب و اثواب: لباس پوشاک، کپڑا، سامان، مال، مجازاً مخصوص لباس، ظاہری شکل، وضع قطع، بھیس، اوٹ، آڑ، نقاب، مصنوعی چہرہ۔ ثِیاب: کپڑے، لباس، پوشاک۔ ثیاب السَّهرة: رسمی لباس، شام کا لباس۔ فی ثوبٍ بسیط: سادہ بلا تصنع شکل میں۔ طاهر الثیاب: بے عیب کردار کا حامل، بے داغ، جس پر حرف یا الزام نہ آسکے۔ ثَواب: بدلہ، جزا، سزا، تلافی، انعام، خوبی، وصف، نیک نامی۔ مَثُوبَة: بدلہ، جزا، سزا، انعام۔ مَثاب و مَثابة: لوٹنے کی جگہ، مقام اجتماع، وعدہ کی ملاقات کا مقام، جس کے پاس بار بار جایا جائے، جس سے رجوع کیا جائے۔ ملجا، مادی، جائے پناہ۔ مَثابة: جگہ یا وقت جہاں یا جس میں کوئی چیز نمایاں ہو یا بار بار ہو، وضع قطع، طرز، ڈھنگ، طریقہ، انداز، چال ڈھال طور، اسلوب، چال، ریت، روش، روپ تراش، شکل، صورت۔ بِمَثابَة: کے مانند، کی مثل، کے ہم پلہ، مساوی، برابر، مترادف، کے برابر کا، کا ہم پایہ، مرادف، ہم قیمت، کے سے فرض منصبی والا کا سا مقصد رکھنے والا۔

ثاخ: ثاخَ ـُ ثَوخًا و ثَیَخانًا الاصبعُ فی الورم او الرِجلُ فی الوحل: انگلی کا ورم میں یا پاؤں کا کیچڑ میں دھنس جانا۔

ثار ۱۔ ثارَ ـُ ثَورًا و ثَورانًا و ثُؤُورًا: جوش میں آنا (اسی سے ہے: ثارت الفتنة بينهم فتنہ و فساد ان میں بھڑک اٹھا)۔ — نفسُهُ کا جی متلانا۔ — الیه و به پر کود پڑنا، حملہ کرنا۔ — الغُبارُ او الدخانُ غبار یا دھویں کا بلند ہو کر پھیل جانا۔ — الجرادُ ٹڈیوں کا نمودار ہونا۔ ثَوَّرَ و أثارَ و اِستَثارَ کو جوش دلانا، اڑانا۔

تثوّر: جوش میں آنا، اڑنا۔ ثاوَرَ مُثاورَۃً و ثِواراً ہ: پر حملہ کرنا۔ الثَورۃ: جوش و ہیجان۔ الثائِر (فا): کہا جاتا ہے: ثارَ ثائِرُہ و فارَ فائِرَہ: وہ غضبناک ہو گیا۔ رأیتُہ ثائرَ الرأس: میں نے اس کو بڑھاپے کے سبب سفید سر یا بکھرے ہوئے بالوں والا دیکھا۔ الثائِرۃ جمع ثوائِر: شور و غل، عام بےچینی، گڑبڑ۔ ثَوَران و ثَوْرُ الشفق: شفق کی سرخی اور انتشار۔

۲۔ ثوّرَ الامرَ: کسی معاملہ میں کھود کرید کرنا۔ ۔۔۔ الکتابَ: معانی کتاب پر بحث کرنا۔

۳۔ الثَّور جمع ثِیران و اَثْوار و ثِیار و ثِیَرۃ و ثِوَرۃ (ح) بیل۔ (فلک) آسمان کا ایک برج، ناخن کی جڑ کی سفیدی۔ الثَّوْرۃ: گائے، کثرت۔ کہا جاتا ہے: ثَ ۃ رجال اور مال: بہت مرد، بہت ریت۔ المَثورۃ: بہت بیلوں والی زمین۔

○ ثارَ ثَوراً: ہلنا، حرکت کرنا، جوش میں آنا، بھڑکنا، جاگ اٹھنا، ابھارا جانا، برانگیختہ ہونا، اشتعال میں آنا، مشتعل ہونا، گرد و غبار کا اٹھنا، چکر کھانا۔ (سوال، مسئلہ، مشکل) پیدا ہونا۔ ۔۔۔ فی وجھہ: کے سامنے (سوال، مسئلہ، شکل) پیدا ہونا۔ ۔۔۔ اچانک شروع ہو جانا۔ ۔۔۔ علی: کے خلاف بغاوت کرنا، ہتھیار اٹھانا، ۔۔۔: بہت زوروں کا ہونا، سخت تیز ہونا۔ ثارَ ثائِرُہ: طیش میں آ جانا۔ اَثارَ ہ/ ہ: کو ہلانا، متحرک کرنا، کو مضطرب کرنا، ابھارنا، برانگیختہ کرنا، اشتعال دلانا، میں ہیجان پیدا کرنا، برہم کرنا، کو ہیجان میں لانا، پریشان کرنا، دق کرنا، برافروختہ کرنا۔ ۔۔۔ ہ: (احساسات) کو ابھارنا، جگانا، بھڑکانا، جوش میں لانا۔ ۔۔۔ ہ: کو وجود یا عمل میں لانا، کا باعث بننا، جگانا۔ ۔۔۔ مسألۃً: (سوال، مشکل) کی طرف توجہ دلانا، (سوال) کرنا، (مشکل) پیش کرنا۔ أثارَ ثائرتَہ: کو طیش میں لانا، برانگیختہ کرنا، اشتعال دلانا۔ اِستَثارَ ہ: (جذبات وغیرہ) برانگیختہ کرنا، ابھارنا، بھڑکانا۔ ۔۔۔ ہ: برانگیختہ کرنا، (جذبات) بیدار کرنا، ابھارنا، ہوشیار کرنا۔ ۔۔۔ ہ من: کی (چیخیں) نکلوانا۔ ۔۔۔ ہ علی: کو کے خلاف اکسانا۔ استثارَ غضبَہ: کو ناراض کرنا، طیش میں لانا۔ ثَور جمع ثِیران: سانڈ، بچھڑا، بیل، برج ثور۔ شَوربۃ ذَیلِ الثَّور: بیل یا بچھڑے کے دم کی یخنی۔ ثَورۃ: جوش، اضطراب، (وبا کا) پھوٹ پڑنا، (جنگ کا) اچانک شروع ہونا، پھٹ پڑنا، دورہ (طیش وغیرہ کا)، (کوہ آتش فشاں کا) پھٹنا۔ (جمع ثورات) انقلاب عظیم، بغاوت، (حکومت کے خلاف) باغیانہ تحریک، انقلاب۔ ثورۃ اھلیۃ: خانہ جنگی۔ مَثار: محرک، شوق، جذبہ، رغبت، مہیج، وجہ، سبب، مہمیز۔ مثار الجدل و مثار النزاع: وجہ نزاع۔ اِثارۃ: جوش حرکت دینا، ہلانا، جوش میں لانا، بھڑکانا، ہلچل، اشتعال، اضطراب، شورش، تحریک، ترغیب، برانگیختگی، طیش، غیظ و غضب بیدار کرنا، مشتعل کرنا، اکسانا، بھڑکانا، جوش دلانا، ہوشیار کرنا، جھلاہٹ، ہیجان، سوزش، جلن۔ ثائر: جوش میں آیا ہوا، مضطرب، بہکی بہکی باتیں کرنے والا، از خود رفتہ، برہم، غضبناک، پاگل، سرکش، باغی، باغیانہ، سرکشانہ جمع ثُوّار: مفسد، فتنہ انگیز باغی، سرکش، متمرد، انقلابی۔ ثائِرۃ جمع ثوائِر ہنگامہ، شورش، بلوہ، دنگا، شور و غوغا، بےچینی، اضطراب، جوش و خروش، غضب، قہر، غصہ، طیش، تاؤ۔ مُثِیر: جوش دلانے والا، بھڑکانے والا، ہیجان پیدا کرنے والا، ابھارنے والا، اکسانے والا، برانگیختہ کرنے والا، اشتعال انگیز، محرک، نشاط انگیز، تیک اور جلن پیدا کرنے والا، ہیجان میں لانے والا، عامل (جمع عوامل)۔ مُثِیرات: نشاط انگیز، چستی پیدا کرنے والی مشروبات یا دوائیں۔

○ ثُوریُوم: تھوریم thorium (ایک تابکار دھاتی عنصر کا نام)۔

ثاع: ثاعَ ۔ثَوعًا الماءُ: پانی کا بہنا۔

ثول: ۱۔ ثَوِلَ ۔ثَوَلاً و ثالَ ۔ثُؤولاً الشاۃُ خاصۃً: بکری کا دیوانی ہونا۔ ۔۔۔ الرجلُ: آدمی کا بیوقوف ہونا صفت: اَثْوَل مؤنث ثَولاءُ جمع ثُول و جج اَثاوِلہ۔

۲۔ تَثَوَّلَ النحلُ: شہد کی مکھیوں کا جمع ہونا۔ ۔۔۔ علیہ القومُ: کو لوگوں کا برا بھلا کہنا اور زد و کوب کرنا۔ اِنثالَ انثیالاً علیہ الترابُ: پر مٹی کا گرنا۔ کہا جاتا ہے: اِنثالَ علیہِ الناسُ مِن کلِّ وجہٍ: لوگ اس پر ہر طرف سے ٹوٹ پڑے۔ اِنثال علیہ القولُ: کی زبان سے بے ساختہ بات نکل جانا۔ الثَّوْل: شہد کی مکھیوں کا جھنڈ۔ اس لفظ سے واحد نہیں ہے۔ الثَّوِیلۃ: عوام کے اجتماع کی جگہ، متفرق گھروں کے لوگوں کا اجتماع۔ کہا جاتا ہے: اَتی ثَوِیلۃٌ مِنَ الناس: لوگوں کی ایک جماعت آئی۔

○ اِنثالَ علی: کے گرد ہجوم کرنا، بھیڑ لگ جانا، جھنڈ میں اڑنا، اثر انداز ہونا۔ ثَول و ثولُ النحل: شہد کی مکھیوں کی فوج۔

ثوم: الثوم واحد ثُومۃ (ن) لہسن۔ الثُّومۃ: تلوار کے دستہ کے کنارے کی آرائش، آپ کہتے ہیں: سیفی ثومتُہ مِن فِضّۃ: میری تلوار کے دستہ کا کنارہ چاندی کا ہے۔

ثون: ثاوَنَ: مکر و فریب کرنا، دھوکا دینا۔ الثُّوَینی: پیڑوں میں لگانے کی خشکی، پلیتھن۔

ثوی: ۱۔ ثَوَی ۔ثَواءً و ثُوِیًّا المکانَ و فیہ و بہ: کسی جگہ ٹھہرنا، آباد ہونا۔ اَثْوَی اِثْواءً المکانَ و فیہ و بہ: کسی جگہ ٹھہرنا، قیام کرنا۔ ۔۔۔ ہ فی المکان: کو کسی جگہ ٹھہرانا۔ ۔۔۔ ہ: کی مہمانی کرنا۔ ثَوَّی تَثْوِیَۃً ہ فی المکان: کو کسی جگہ ٹھہرانا، قیام کرانا۔ تَثَوَّی ہ: کا مہمان بننا۔ الثاوۃ و الثایۃ: اونٹوں کا باڑہ۔ الثُّوَّۃ جمع ثُوًی: گھر کا سامان، راستہ کے نشان کے پتھر (راستہ کی رہنمائی کے لئے)۔ المَثْوَی جمع مَثاوٍ: منزل۔ اَبُو مَثْواہُ: میزبان۔ ابو المَثْوی: مہمان۔ امّ مثواہ: میزبان کی بیوی۔ الثَّوِیّ جمع اَثْوِیاء مؤنث ثَوِیَّۃ: قیدی، مہمان، مہمان خانہ۔ الثَّوِیَّۃ: عورت۔ (کہا جاتا ہے: ھذہ ثَوِیۃُ فلان: یہ فلاں شخص کی بیوی ہے)، بھیڑ، بکری، گائے، اونٹ کا باڑہ، راستہ میں نصب کیا ہوا پتھر جو رات کے وقت چرواہے کے لئے رہنمائی کا کام دے، جب وہ اپنی بکریوں کے پاس جائے۔

۲۔ ثَوَی ۔ثَواءً و ثُوِیًّا الرجلُ: آدمی کا مر جانا۔ ثُوِیَ: دفن کیا جانا۔

○ ثَوَی ۔ثَواءً و ثُوِیًّا و مَثْوًی ب: کسی جگہ ٹھہرنا، آباد ہونا۔ ثُوِیَ: دفن کیا جانا۔ اَثْوَی: ٹھہرنا، رہنا۔ ۔۔۔ ہ: کو مہمان بنانا، کو مہمان رکھنا، رہائش کی جگہ مہیا کرنا، پناہ دینا۔ ثَوِیّ: مہمان خانہ۔ ثُوَۃ جمع ثُوًی: راہنما کھمبا (signpost) راستہ کا نشان۔ مَثْوًی جمع مَثاوٍ مسکن، قیام گاہ، فرود گاہ، رہنے کی جگہ، گھر، مکان، آرام گاہ۔

ثیب: ثَیِّبَ و تَثَیَّبَ ت المرأۃُ زوجَھا: عورت کا موت یا طلاق کی وجہ سے اپنے خاوند سے جدا ہو جانا، مطلقہ یا بیوہ ہونا۔ صفت: ثَیِّب۔ المُثَیِّب: خاوند سے جدا شدہ عورت۔ الثَّیِّب: وہ عورت جو کنواری نہ ہو، شادی شدہ مرد یا عورت (مذکر و مؤنث دونوں کے لئے یکساں) آپ کہتے ہیں: رجلٌ ثَیِّبٌ: شادی شدہ مرد۔ امرأۃٌ ثَیِّبٌ: شوہر سے جدا شدہ عورت، عورت کے لئے ثَیِّب کی جمع ثَیِّبات ہے۔

○ ثَیِّب جمع ثَیِّبات: غیر شادی شدہ عورت جو کنواری نہ رہی ہو، بیوہ، مطلقہ۔

ثیتل: ثَیْتَلَ و تَثَیْتَلَ الرجلُ: اپنے آپ کو بے وقوف ظاہر کرنا۔ الثَّیْتَل (ح) جنگلی بکری جمع ثیاتِل۔

ثیل: الثِّیل و الثَّیِّل (ن): ایک گرہ دار بوئی زمین پر پھیلتی ہے، عام لوگ اسے الثِّیِّن کہتے ہیں۔

ثین: الثِّین: موتی نکالنے کی جگہ، موتیوں میں سوراخ کرنے والا، ان میں سوراخ کرنے کا آلہ۔

# ج

ج (تلفظ جیم) حروف تہجی کا پانچواں حرف اور حروف ابجد میں ۳ کے برابر۔

جاب: جَأَبَ - جَأْبًا: مال کمانا، گیرو مٹی بیچنا۔ الجاب جمع جُؤُوب: گیرو مٹی، اکھڑ اجڈ آدمی (کہا جاتا ہے: فلان جابُ الصَّبْرِ: فلاں شخص کاموں میں پکا صابر ہے)۔ شیر۔ جابَۃُ البطن: ناف۔

جنث: ۱۔ جُئِثَ جَأْثًا و جُؤُوثًا: خوف زدہ ہونا صفت: مَجْؤُوث (خوف زدہ)۔

۲۔ جَئِثَ - جَأَثًا الرجلُ: اٹھنے یا بوجھ اٹھانے میں ست ہونا۔ أَجْأَثَہ الحملُ: کو بوجھ کا بھاری لگنا۔ الجَأّاث: ست رفتار، جھتی، غوغائی، شور کرنے والا۔

جأجأ: جَأْجَأَ جَأْجَأَۃً بالإبل: جی جی کہہ کر اونٹ کو پانی پینے کے لئے بلانا، پکارنا۔ تَجَأْجَأَ عن کذا: سے رکنا، بازرہنا۔ الجُؤْجُؤُ جمع جَآجی من الطائر و السفینۃ: پرندے کا سینہ، جہاز کا اگلا حصہ۔

○ جَاثِلِیق: دیکھو جثلیق۔

○ جُؤْجُؤ جمع جآجی: سینہ، جہاز کا اگلا حصہ، جہاز کی پیشانی، جہاز کے سامنے کا حصہ۔

جار: ۱۔ جَأَرَ - جَأْرًا و جُؤَارًا إلی اللّٰہ: بلند آواز سے اللہ تعالیٰ سے دعا کرنا، گڑگڑانا۔ الثورُ: بیل کا ڈکارنا۔

۲۔ جَأَرَ - جَأْرًا و جُؤَارًا النباتُ: سبزی کا بڑھنا۔۔ بِ الارضُ: زمین کا لمبی گھاس والا ہونا۔ الجَأْر من النبت: لمبی اور شاداب سبزی۔ ـــ و الجَئِر و الجَأْر: موٹا اور مضبوط آدمی ـــ من الغیث: بہت بارش۔

○ جَأْر و جُؤَار: مویشیوں کی آواز، ڈکرانا، گائے کی طرح بولنا، گائے کی آواز نکالنا۔ (فعل: جَأَرَ - جَأْرًا و جُؤَارًا)۔

○ (۱) جاز: گیس (۲) جاز: (امریکہ کے حبشیوں کی طرز کا ناچ اور گانا)۔

○ جَازُون: گھاس کا میدان، سبزہ زار، رمنا۔

جأش: ۱۔ جَأَشَ - جَأْشًا الیہ: کی طرف متوجہ ہونا۔

۲۔ جَأَشَ - جَأْشًا قلبُہ: کا دل غم یا خوف سے مضطرب ہونا۔ الجَأْش جمع جُؤُوش: دل، سینہ۔ کہا جاتا ہے: رابطُ الجَأْش: بہادر۔ الجائشۃ: نفس۔

○ جَأْش: جذباتی الجھاؤ، ہل چل، پریشانی یا اضطراب، دل، روح۔ رَبَطَ جَأْشَہُ: خاموش، جذبات پر قابو پائے ہوئے، متحمل، ٹھنڈے مزاج کا یا اپنے آپ پر قابو پائے ہونا۔ ثابتُ الجأش: خاموش، متحمل، ٹھنڈا، اپنے آپ پر قابو پائے ہوئے، جو مطلق دہشت زدہ نہ ہو۔ بِجَأْشٍ رابط: بلا جھجک، پکی جرأت سے۔

○ جَاکِتہ و جاکِتَۃ و جَاکِیتۃ: جیکٹ، کوٹ۔

جأف: جَأَفَ - جَأْفًا و جَأَّفَ تجئیفًا ہ: کو پچھانا، خوف زدہ کرنا۔ جَأَفَ الشجرۃَ: درخت کو جڑ سے اکھیڑ دینا۔ تَجَأَّفَتِ الشجرۃ: درخت کا جڑ سے اکھڑ جانا۔

جأل: ۱۔ جَأَلَ - جَأْلًا الصوفُ: اون کا اکٹھا ہونا۔۔ الصوفَ: اون کو اکٹھا کرنا۔ جَیْأَلُ و جَیْأَلَۃُ: بجو۔ (یہ دونوں لفظ غیر منصرف ہیں)۔

۲۔ جَئِلَ - جَأَلًا: لنگڑا ہونا۔

○ جالُون: گیلن (gallon)۔

○ جالِیری: گیلری (تھیٹر کی)

○ جام جمع جامات: کپ، پینے کا برتن، کشکول، پیمانہ، کاسہ، پیالہ، ساغر، جام۔

○ جامَکِیۃ جمع جامَکِیات و جوامِک: تنخواہ۔

○ جامُوس جمع جَوامِیس: بھینسا۔ جامُوسۃ: بھینس۔

○ جَانِرك: چھوٹی سبز کشمش، منقی (ترکی لفظ) (واحد جانرکیہ)۔

○ جاہ: عہدہ، منصب، مرتبہ، رتبہ، درجہ، مقام، حیثیت، منزلت، شان وشوکت، جاہ، عظمت، تمکنت، شہرت، جلال، بزرگی، شان کبریائی، عزت، وقار، سربلندی، بڑائی شرف، شکوہ، آن بان، شرافت، عالی ظرفی۔

جاو: الجاوَرْس (ن): باجرہ۔

○ جاوَہ: جاوا (Java) (ایک ملک کا نام)۔ جاوِی: جاوی، جاوا کا، ملک جاوا کا لوبان، ملک جاوا کا باشندہ جمع جاودن۔

○ جاوْدار: گھٹیا گیہوں، دیوگندم۔

○ جاوِیش: سارجنٹ (شاوش وشاویش)۔

جأی: جَأَی - جُؤْوَۃً و جُؤْوَۃَ الفرسُ: گھوڑے کا سیاہی مائل سرخ ہونا۔ صفت: أَجْوَأُ مونث: جَأْواء: (سیاہی مائل سرخ)۔ جَأَی - جَأْیًا الثوبَ: کپڑا سینا۔۔ الشیءَ: کو روکنا، چھپانا۔۔ علی الشیء: کو دانتوں سے کاٹنا۔

جبّ: ۱۔ جَبَّ - جَبًّا ہ: کو کاٹنا۔ اِجْتَبَّ الشیءَ: کو کاٹنا۔ الجُبُّ جمع أَجْباب و جِباب و جِبَبَۃ: گہرا کنواں، گڑھا۔ الأَجَبُّ من الأَبْعِرۃ: کوہان بریدہ اونٹ۔

۲۔ جَبَّ - جَبًّا ہ: پر غالب ہونا۔ جابَّ مُجابَّۃً و جِبابًا ہ: پر غالب آنا، سے فخر میں مقابلہ کرنا۔

۳۔ جَبَّ - جَبًّا النخلۃَ: کھجور میں پیوند لگانا۔ تجابَّ الرجلان: ایک دوسرے کی بہن سے شادی کرنا۔

۴۔ جَبَّ الفرسُ: سفیدی کا گھوڑے کے زانو اور ایڑی تک پہنچنا۔ (صفت مُجَبَّب) تیز چلنا۔

۵۔ اِجْتَبَّ: جبہ پہننا۔ الجُبَّة جمع جُبَب و جِبَاب: جبہ، زرہ۔ — من السِنان: بانس کا وہ حصہ جہاں نیزہ کا پھل پیوست ہو۔

۶۔ الجُبَّة جمع جُبَب و جِباب: آنکھ کے گرد کی ہڈی، کھر سے ملا ہوا پنڈلی کا حصہ۔ الجَباب و الجُباب: قحط۔

۷۔ جَبْجَبَ الرجلُ: سفر کرنا، موٹا ہونا۔ الجَباجِب: موٹی فربہ اونٹنیاں۔ ڈھول (جمع) الجُبْجاب و الجُباجِب من المیاه: بہت پانی۔ الجُبْجُبَة جمع جَبَاجِب: چمڑے کا تھیلا (مٹی ڈھونے کا)۔

جبأ: ۱۔ جَبَأَ ـَ جَبْأً و جَباءً و جُبُوءًا و جُبُوءَةً البصرُ: نگاہ کا کمزور ہونا۔ — السیفُ: تلوار کا چٹ ہونا۔ — الرجلُ: خوف کی وجہ سے باز رہنا اور واپس آنا صفت: جُبَّأ و جُبَّاء: (بزدل)۔

۲۔ جَبَأَ ـُ علیه الحیَّةُ: کو سانپ کا سوراخ سے نکل کر خوف زدہ کرنا۔ — علی القوم: اچانک لوگوں کے سامنے نمودار ہونا۔ أَجْبَأَ علی القوم: بلند جگہ سے لوگوں پر اچانک نمودار ہونا۔ الجَبْءُ: پہاڑی۔

۳۔ جَبِیءَ ـَ جَبَأً: چھپنا۔ — عنه: باز رہنا، ڈرنا۔ أَجْبَأَ الشیءَ: کو چھپانا۔ — تِ الارضُ: زمین میں سرخ سانپ کی چھتری کا بکثرت ہونا۔ الجَبْءُ واحد الجَبْأَة جمع أَجْبُؤ و جِباة: سرخ رنگ کی سانپ کی چھتری، گیرو، پہاڑ میں بارش کے پانی کا گڑھا۔ ارضٌ مَجْبَأَة: زمین جس میں سرخ رنگ کی سانپ کی چھتری بکثرت پیدا ہو۔

جبت: الجِبت: بت، جادو، جادوگر، بے خیر آدمی۔

○ جُبْح جمع أَجْبُح و جِباح و أَجْباح: چھتہ، مہال، نحل گاہ۔

جبخ: ۱۔ جَبَخَ ـَ جَبْخًا: تکبر کرنا۔ — القداح و الکعابَ فی القمار: (جوئے میں) پانسہ پھینکنا۔

۲۔ الجَبْخانة (اع): میگزین (اس کے لئے عربی میں مَسْلَحَة ہے۔ یعنی جنگ میں استعمال کے لئے بارود اور بموں وغیرہ کا گودام، اسلحہ خانہ، گولہ بارود، توپوں کا گودام۔

جبذ: جَبَذَ ـِ جَبْذًا ہ: کو کھینچنا۔ — العنبُ: انگور کا چھوٹا اور خشک ہونا۔ اِجْتَبَذَ ہ: کو کھینچنا۔ جَبَاذِ: (کسرہ پر مبنی) موت۔

جبر: ۱۔ جَبَرَ ـُ جَبْرًا و جُبُورًا و جِبارةً العظمَ: ٹوٹی ہوئی ہڈی درست کرنا۔ — ـُ جُبُورًا و جَبْرًا: شکستہ ہڈی کا درست ہونا۔ جَبَّرَ العظمَ: ٹوٹی ہوئی ہڈی درست کرنا۔ اِنْجَبَرَ و تَجَبَّرَ و اِجْتَبَرَ: ٹوٹی ہڈی کا درست ہونا۔ الجَبْر: صحیح سالم ہونا، ٹوٹا ہوا نہ ہو۔ جابِر (فا) ابوجابر: روٹی۔ ام جابر: ہریسہ۔ الجِبارة: ٹوٹی ہوئی ہڈیوں کی درستی کا پیشہ۔ — و الجَبِیرة جمع جَبائِر: شکستہ ہڈیوں پر باندھنے کی لکڑیاں یا پٹی۔

۲۔ جَبَرَ ـُ جَبْرًا و جُبُورًا و جِبارةً اللّٰهُ مصیبتَه: اللہ تعالیٰ کا کسی کے گئے ہوئے مال وغیرہ کو لوٹانا یا اس کا معاوضہ دینا۔ — و جَبَّرَ الفقیرَ: غریب کو امیر بنانا۔ تَجَبَّرَ: کی گذری ہوئی حالت کا پھر لوٹنا، گئی ہوئی چیز کا واپس آنا۔ — المریضُ: مریض کا چنگا ہونا۔ — النبتُ: چر جانے کے بعد سبزہ کا پھر اُگنا۔ اِجْتَبَرَ و اِسْتَجْبَرَ: غربت کے بعد امیر ہونا۔

۳۔ جَبَرَ ـُ ہ علی الامر: کو کسی کام پر مجبور کرنا۔ أَجْبَرَہ علی الامر: کو کسی کام پر مجبور کرنا۔ — ہ: کو مذہب جبریہ کی طرف منسوب کرنا۔ الجَبْر: قضائے الٰہی کے وقوع کا کلی طور پر مجبورانہ اعتقاد کرنا۔ الجَبْرِیَّة و المُجَبِّرَة: ایک اسلامی فرقہ جو انسان کو مجبور محض مانتا ہے (اس کے برعکس فرقہ قَدَرِیَّة کہلاتا ہے)۔

۴۔ تَجَبَّرَ: تکبر کرنا، بخت سرکش ہونا، صفت: جِبِّیر، الجَبْر: غرور، تکبر، مجبوری، بہادر آدمی۔ الجَبَّار: اللہ تعالیٰ کا ایک صفاتی نام۔ — فی صفات الخلق: مغرور و سرکش، تسلط والا، غالب (فک) برج جوزاء (مجازاً) کہا جاتا ہے: طلع الجَبّار: برج جوزا نے طلوع کیا۔ نخلة جَبّارة: اس قدر لمبا کھجور کا درخت کہ اس پر ہاتھ نہ پہنچ سکے۔ الجَبّارة (ن): جنگلی درخت جو معروف درختوں میں سب سے بڑے درخت سمجھے جاتے ہیں، اس کی اونچائی کبھی ایک سو میٹر تک پہنچ جاتی ہے۔ الجَبَرُوت و الجَبْرُوت و الجَبُرُوت: مبالغہ کا صیغہ بمعنی قدرت، طاقت، عظمت۔

۵۔ الجَبْر: الجبراء، علم جبر (algebra)، الجُبار: رائیگاں، ضائع، بے بدلہ۔ کہا جاتا ہے: ذَهَبَ دمُهُ جُبارًا: اس کا خون رائیگاں گیا، یعنی اس کا انتقام نہیں لیا گیا۔ انا مِنْهُ خلاوَة و جُبار: میں اس سے پاک اور بری ہوں۔ الجَبائر: کنگن اور بازو بند۔

○ جَبَرَ ـِ جَبْرًا و جُبُورًا ہ: (ٹوٹی ہوئی ہڈیاں) جوڑنا، کو بحال کرنا، تندرست کرنا، واپس کرنا، مرمت کر کے اصلی حالت پر لانا۔ — ہ: کو اپنے پاؤں پر دوبارہ کھڑا کرنے میں مدد دینا، کو غربت سے نکالنا، — علی: کو پر مجبور کرنا۔ — خاطرہ: کی دلجوئی کرنا، ڈھارس بندھانا، کو تسلی دینا، تشفی دینا، کی غمخواری کرنا، کو معاوضہ دینا، خوش کرنا، کی خاطر داری کرنا، کو ممنون کرنا، احسان مند کرنا، سے مصالحانہ یا مشفقانہ سلوک کرنا۔ جَبَّرَ: ٹوٹی ہوئی ہڈیوں کا جڑ جانا۔ جابَرَہ: سے مہربانی کا یا دوستانہ سلوک کرنا، سے پر لطف ہونا۔ أَجْبَرَ ہ علی: کو پر مجبور کرنا۔ — علی: حکمرانی کرنا، اثر رکھنا۔ تَجَبَّرَ: غرور کرنا، مغرور ہونا، اپنی طاقت اور قوت کا مظاہرہ کرنا۔ تَجَبَّرَ اللّٰهُ بابنكَ: اللہ تعالیٰ نے تمہارے بیٹے پر اپنی طاقت کا مظاہرہ کر دیا ہے، یعنی وہ اپنے پاس لے گیا ہے۔ اِنْجَبَرَ: بہتر ہوتے جانا، مرمت کیا جانا، بحال ہونا۔ جَبْر: ٹوٹی ہوئی ہڈیوں کو جوڑنا، طاقت، مجبوری، زبردستی، دباؤ، جبر، ناجائز دباؤ، طاقت، قسمت کا فیصلہ۔ جبرًا: بزور، طاقت کے بل پر زبردستی۔ علم الجَبْر: الجبراء یوم جبر البحر: قاہرہ میں مقامی تیوہار، جس دن دریائے نیل کا پانی خلیج میں (اب متروک) چھوڑ دیا جاتا تھا اور اب شہر کی نہر میں چھوڑا جاتا ہے اور اس طرح آبپاشی کے موسم کے آغاز کا دن منایا جاتا ہے۔

جَبْرِی: الجبراء کا، الجبراء کے متعلق، جبری لازمی، بالجبر۔ جَبَرِی: تقدیر اور قسمت سے عدم فرار کے عقیدہ کا حامل۔ جَبْرِیه۔ جَبَرِیة: ایک اسلامی مکتبہ فکر جو قسمت سے عدم خلاصی کی تلقین کرتا ہے، عقیدہ قضا و قدر جبریت۔ جَبّار جمع جَبّارون و جَبابِر و جَبابِرة: دیو ہیکل، غیر معمولی قد و قامت کا انسان، عظیم الجثہ، دیو پیکر، ظالم، جابر، ستمگر، موذی، قادر مطلق (اللہ تعالیٰ)، عظیم، جسیم، بڑا، سات ستاروں کا مجموعہ۔ جَبّارُ الخطوة: طاقت ور طور پر ڈگ بھرنے والا، بڑے بڑے قدم اٹھانے والا۔ جِبارة: ہڈیاں جوڑنے کا کام۔ جَبِیرة و جِبارة جمع جبائر: ٹوٹی ہوئی ہڈیوں پر باندھی ہوئی کھپچی، کھپچی۔ جَبَرُوت: قدرت کاملہ، طاقت، ظلم۔ جِبْرِیاء: غرور، تکبر، نخوت۔ تجبیر و تجبیر العظام: وہ طبی شعبہ جس کا ہڈیوں یا پٹھوں کے زخموں یا ان کی بیماریوں سے تعلق ہے۔ اجبار: مجبور کرنا، مجبوری، جبر، زور، زبردستی۔ اجباری: جبری، لازمی، ضروری، واجب، لازم، ناگزیر۔ التجنیدُ الإجباری: جبری بھرتی، جبری فوجی بھرتی۔ جابِر و مُجَبِّر: ہڈیاں جوڑنے والا۔ مَجْبُور و مُجْبَر: مجبور، مجبور کیا ہوا۔

○ جَبْرَئِیل و جِبْرِیل: ایک برگزیدہ فرشتہ کا نام، جس کے ذمے نبیوں کے پاس وحی کا لانا تھا۔

جبز: ۱۔ جَبَزَ ـِ جَبْزًا ہ: کو کاٹنا۔ الجِبْزَة: ٹکڑا۔ کہا جاتا

ہے: جبز له من ماله جبزةً: اس نے اسے اپنے مال میں سے ایک حصہ دیا۔

۲- جَبُزَ ـجَبَازَةً الخبزُ: روٹی کا خشک ہونا۔ صفت: جَبِیْزٌ: خشک روٹی۔ الْجَبِیْز۔ الجِبْز: کنجوس، بخیل۔

جبس: تَجَبَّسَ فی مشیه: تکبر و ناز سے چلنا۔ الجِبْس جمع أَجْبَاس: بزدل، کمینہ، کند خاطر، فاسق (ب) چونا، ریچھ کا بچہ۔ الجِبْس جمع أَجْبَاس: ریچھ کا بچہ، کمینہ، ناکارہ۔ الجَبُوس: رذیل، کمینہ، ناکارہ۔ الأَجْبَس: کمزور، بزدل، کمینہ، ناکارہ۔

○ جَبَّسَ ه: کو لیپنا، پوتنا، پر سفیدی پھیرنا، پلاسٹر لگانا، رنگ یا قلعی کرنا، تہہ چڑھانا، ملمع کرنا، کو جوڑنا، کو پلاستر سے جوڑنا، جمانا، کو سانچے میں ڈھالنا، پلاستر میں بٹھانا۔ جِبْس: جپسم، کھریا مٹی، پلاسٹر آف پیرس plaster of Paris۔ جَبَّاسَة: جپسم یا کھریا مٹی کی کان، پلاسٹر کی بھٹی۔ جَبَس واحد جَبَسَة: تربوز۔

جبص: جَبْصِيَّة (ن): لونگ کی قسم کا ایک پودا جس کی کئی قسمیں ہیں، بعض یورپی بعض ایشیائی اور ان میں سے بعض کی اس کے پھولوں کی وجہ سے کاشت کی جاتی ہے۔

جبل: ۱- جَبَلَ ـجَبْلاً ه اللّٰهُ: کو اللہ تعالیٰ کا بنانا یا پیدا کرنا۔ کہا جاتا ہے: جَبَلَهُ اللّٰهُ علی الکَرَم: اللہ تعالیٰ نے کرم و سخاوت اس کی فطرت میں رکھی ہے۔ الجِبْلَة و الجُبْلَة و الجِبِلَة و الجِبِلَّة: فطرت، طبیعت (کہا جاتا ہے: فلانٌ ذُو جِبِلَّةٍ: فلاں سخت مزاج ہے)۔ (جُبِلته علی الخیر: اس کی طبیعت میں خیر و بھلائی ہے) اصل، جڑ، چہرہ، چہرے کا سامنے کا حصہ۔ الجُبُل و الجُبُلَّة: لوگوں کی ایک جماعت۔ الجَبْل: بھدا۔ کہا جاتا ہے: هو جَبْلُ الوجه: وہ بھدے چہرے والا ہے۔ الجِبِلِّيّ: طبعی، فطری۔ الجَبِیْل و المِجْبال: بدصورت۔ (کہا جاتا ہے: رجلٌ جَبِیْلُ الوجه: بدصورت چہرے والا) بدخلق۔ کہا جاتا ہے: امرأةٌ مِجبال: بدخلق عورت۔ الجُبُلَّة: اصل، جڑ۔

۲- جَبَلَ ـجَبْلاً التراب: مٹی میں پانی ڈال کر اس کا گارا بنانا۔

۳- جَبَّلَ ه: کے مختلف ٹکڑے کرنا۔

۴- أَجْبَلَ ه: کو کنجوس پانا۔ الجَبْل: کنجوس۔ کہا جاتا ہے: رجلٌ جَبْلٌ: کنجوس آدمی۔

۵- أَجْبَلَ: ناکام ہونا، رہنا۔ کہا جاتا ہے: طَلَبَ حاجةً فأَجْبَلَ: اس نے اپنی حاجت طلب کی مگر ناکام رہا۔

۶- أَجْبَلَ و تَجَبَّلَ و جَابَلَ المسافرُ: مسافر کا پہاڑ کی جانب جانا، پہاڑ میں داخل ہونا، اس میں سکونت پذیر ہونا۔ الجَبَل جمع جِبَال و أَجْبَال و أَجْبُل: پہاڑ۔ اِبنةُ الجَبَل: سانپ، صدائے بازگشت، مصیبت۔ الجُبْلَة و الجِبْلَة و الجَبَلَة و الجِبِلَّة: قوت، زمین کی سختی۔ الجِبال: بدن، جسم۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ خطیرُ الجبال: فلاں شخص بڑے ڈیل ڈول والا ہے۔ المَجْبُول: بڑے ڈیل ڈول والا۔

۷- تَجَبَّلَ مَا عِنْدَه: کا سب کچھ لے لینا۔

۸- الجَبْل: مکان کا صحن، بہت کثیر۔ حَيٌّ جَبْلٌ: بہت بڑا قبیلہ۔ الجُبْلَة (ع ا): مختلف کیمیائی عناصر پر مشتمل زندہ خلیَّة میں مرکزہ کے ساتھ زندہ بنیادی عنصر بنانے والا مادہ۔ الجُبْلَة: ہر چیز کی کثرت، خشک سال۔ المِجبال من السیوف: موٹی دھار والی تلوار۔

○ جَبَلَ ـجَبْلاً ه: کو ڈھالنا، کسی چیز سے بنانا، ڈھال کر بنانا، کی تشکیل کرنا، کو صورت دینا، وضع کرنا، گھڑنا، بنانا، گوندھنا، سانا۔ ـــ ه علی: کو کے لئے کسی فطری طبیعت، مزاج، افتادِ طبع میلان یار جحان کے ساتھ پیدا کرنا۔ جُبِلَ علی: کے لئے پیدا ہونا، فطری طور پر کچھ کرنے کا خواہاں یا کچھ کرنے کے لئے تیار ہونا، کے لئے میلان یار جحان کا حامل ہونا۔ جِبِلَّة و جِبْلَة جمع جِبِلات: طبعی رجحان، طبیعت، مزاج، افتادِ طبع۔ جَبَل جمع جِبَال و أَجْبال: پہاڑ، پہاڑی سلسلہ۔ جبالُ الألب: کوہ الپس، جبال الاوراس: اورس پہاڑ (مشرقی الجیریاء میں)۔ جبل جلید: برفانی تودہ۔ جبل سِینا: سینائی پہاڑ۔ جبلُ طارق: جبرالٹر Gibraltar۔ جبلُ نار: کوہ آتش فشاں۔ جَبَلی: پہاڑی، پہاڑ کا، پہاڑی گا، کوہستانی، پہاڑی ملک کا۔ جمع جبلیون: سکاٹ لینڈ کا پہاڑی باشندہ، کوہ پیا۔ جبلاوی: سکاٹ لینڈ کا پہاڑی باشندہ، کوہ پیا۔ جَبَلایة جمع جبلایات: مصنوعی غار، غار نما سرد خانہ، غار، کھوہ۔

جبن: ۱- جَبُنَ ـجُبْنًا و جُبُنًا و جَبَانَةً: بزدل ہونا، کمزور دل ہونا۔ صفت: جَبان جمع جُبَناء مونث جَبَانَة و جَبَان جمع جَبَانَات۔ جَبَّنَ الرجلَ: کو بزدلی پر اکسانا۔ ـــ و اَجْبَنَ الرجلَ: کو بزدلی کی طرف منسوب کرنا، کو بزدل پانا۔ اسی سے ہے: قَاتَلْنَاكُم فما أَجْبَنَّاكُم: ہم نے تم سے قتال کیا تو تم کو بزدل نہیں پایا۔ الجَبِیْن: بزدل (مذکر و مونث دونوں کے لئے)۔ الجُبَّان م جَبَّانَة: بہت بزدل۔ المَجْبَنَة: بزدلی۔ کہا جاتا ہے: الولد مَجْبَنَةٌ مَبْخَلَةٌ: بیٹا انسان کو بزدلی اور بخل پر اکساتا ہے اور بزدلی اور بخل کی دعوت دیتا ہے۔

۲- جَبَّنَ اللبنَ (ط): دودھ کا پنیر بنانا۔ تَجَبَّنَ اللبنُ: دودھ کا پنیر بننا اور پنیر کی طرح جمنا۔ الجُبْن و الجُبُن و الجُبُنّ: پنیر۔ جُبْنَة: پنیر کا ٹکڑا۔ الجَبَّان: پنیر فروش، پنیر والا۔ المَجْبَنَة: پنیر بنانے کی جگہ، ڈیری فارم، عام لوگ بکری کے بچے کی اوجھ کو مجبنة کہتے ہیں جس سے دودھ کا پنیر بن جاتا ہے۔

۳- تَجَبَّنَ الرجلُ: موٹا ہونا۔

۴- الجَبِیْن جمع أَجْبُن و جُبُن و أَجْبِنَة: پیشانی، پیشانی کی طرف۔ الجَبَّان و الجَبَّانَة جمع جَبَابِین: بلند ہموار اور بے درخت زمین، مقبرہ، صحراء۔

○ جَبُنَ ـجُبْنًا و جَبَانَةً عن: کو کرنے میں بہت زیادہ بزدل ہونا، سے دبکنا۔ جَبَّنَ ه: دودھ جمانا، کا پنیر بنانا۔ ـــ هُ: پر بزدلی کا الزام لگانا، کو بزدل کہنا۔ تَجَبَّنَ: دہی جمانا، پنیر بنانا۔ جُبْن، جَبَانَة: بزدلی۔ جُبْن و جُبْنَة: پنیر۔ جَبَان جمع جُبَنَاء: بزدل، ڈرپوک، بے ہمت۔ جَبَّان: پنیر فروش۔ جَبِین جمع جُبُن و اَجْبِنَة و أَجْبُن: ماتھا، پیشانی، جبین، (عمارت کا) پیش، ماتھا یا چہرہ مہرہ، اگلا حصہ، سامنا، چہرہ۔ مِن جَبِیْنِی: میں اکیلا۔ علی جبین السماء: آسمان میں۔ جَبِیْنِیّ: سامنے کا، سامنے والا۔ أَجْبَن: زیادہ بزدل۔ جَبَّانَة جمع جَبَّانَات: قبرستان، گورستان، شہر خموشاں۔ تَجْبِیْن: پنیر سازی۔

جبه: ۱- جَبَهَ ـجَبْهًا الرجلَ: کے پاس اچانک آجانا۔ ـــ الشتاءُ القومَ: موسم سرما کا اس وقت آجانا جب لوگ اس کے لئے تیار نہ ہوئے ہوں۔

۲- جَبَهَ ـجَبْهًا فلانًا: کو اس کی حاجت سے روک دینا۔

۳- جَبَهَ ـجَبْهًا ه بالمکروه: سے بری طرح پیش آنا، سختی سے پیش آنا۔ الجَبْهَة جمع جِبَاه و جَبَهَات: ذلت۔ کہا جاتا ہے: لقیتُ منه جبهةً: مجھے اس سے ذلت ملی۔

۴- جَبَهَ ـجَبْهًا الرجلَ: کی پیشانی پر مارنا۔ جَبَّهَ ه: کا سر جھکا دینا۔ الجَبَه: پیشانی کی چوڑائی اور خوبصورتی۔ الجَبْهَة جمع جِبَاه و جَبَهَات (ع ا): پیشانی۔ ـــ من الناس: لوگوں کی جماعت۔ الجبهة الحربیة: محاذ، محاذ جنگ۔ جبهة القوم: قوم کا سردار۔ الأَجْبَه مونث جَبْهَاء: خوبصورت پیشانی والا، شیر۔

۵۔ اِجْتَبَهَ الماءَ وغیرہ: پانی وغیرہ کو ناگوار سمجھنا۔

○ جَبَهَ ۔جَبْهًا ہ: کو ملنا، کے سامنے ہونا، کا سامنا کرنا، کے مقابل ہونا، کے مقابلہ پر اتر آنا۔جَابَهَ ہ/ہٗ: کا سامنا کرنا، کے روبرو ہونا، سے دوچار ہونا، کا مقابلہ کرنا، کے سامنے ڈٹ جانا، کی مخالفت کرنا، کے مقابلہ میں آنا، کی پروا نہ کرنا، کو خاطر میں نہ لانا، کا حکم نہ ماننا، کو چیلنج دینا، کی اطاعت نہ کرنا۔ ہ: کو بہادری دکھانا۔ ہ (کسی مسئلہ یا مشکل) کا سامنا کرنا۔جَبْهَة جمع جِبَاه و جَبَهَات: پیشانی، ماتھا، پیش، اگلا حصہ، سامنا، چہرہ، محاذ جنگ۔مُجَابَهَة: سامنا کرنا، محاذ آرائی، مخالفت۔

جبا: ۱۔جَبَا ۔جَبْوًا و جَبْيًا و جَبْوَةً و جِبَاوَةً و جِبَى ۔جِبَايَةَ الخراجَ: خراج جمع کرنا۔۔۔ الماءَ في الحوضَ: حوض میں پانی جمع کرنا۔الجَبَا جمع أَجْبَاء و الجَابِيَة جمع جَوَابٍ: اونٹوں کے پانی پینے کا حوض، حوض جس میں اونٹوں کے لئے پانی جمع کیا جائے۔المَجْبَى: خراج۔

۲۔جَبَّى تَجْبِيَةً: ہاتھوں کو گھٹنوں پر رکھنا، سجدہ کے وقت ہاتھوں کو زمین پر رکھنا۔

۳۔أَجْبَى ذرعَهُ: کھیتی پکنے سے پہلے ہی بیچ ڈالنا۔اسی سے ہے مَن أَجْبَى فقد أَرْبَى: جس نے کھیتی پکنے سے پہلے اس کو بیچا تو اس نے دینے سے زیادہ لیا۔(سودی لین دین کیا)۔

۴۔اِجْتَبَى ہ: کو پسند کرنا، چن لینا۔

۵۔الجَبَا جمع أَجْبَاء: کہا جاتا ہے هذا لكَ جَبًا: یہ تمہارے لئے مفت۔

جبی: دیکھو جبا۔

○ جَبَى ۔جِبَايَةً ہ: (ٹیکس محصولات) جمع کرنا، فراہم کرنا، لگانا، عائد کرنا، جبراً وصول کرنا۔جَبَّى: (نماز میں) سجدہ کرنا۔اِجْتَبَى ہ/ہٗ: کو چننا، منتخب کرنا۔جِبَايَة: (ٹیکس) فراہم کرنا، لگانا، وصول کرنا۔۔۔ جمع جِبَايَات: ٹیکس، محصول، خراج۔جِبَائِي: ٹیکس، ٹیکس کے متعلق، مالی، مالیاتی۔مُجْبًى جمع مَجَاب: ٹیکس، خراج۔جابٍ جمع جُبَاة: ٹیکس کلکٹر، کلکٹر، ریونیو آفیسر، کنڈکٹر (بس وغیرہ کا)۔جَابِيَة جمع جَوَابٍ: تالاب، تسلا۔

جث: ۱۔جَثَّ ۔جَثًّا و اِجْتَثَّ ہ: کو جڑ سے اکھیڑ دینا۔المِجَثَّة والمِجْثَاث: گھاس کھودنے کی کھرپی۔الجَثِيث واحدہ الجَثِيثَة من النخل: کھجور کا پودہ، چھوٹے چھوٹے کھجور کے پودے۔

۲۔الجَثّ و الجُثّ: مری ہوئی ٹڈی یا شہد کی مکھی، کھجور کا چھلکا، شہد میں ملے ہوئے مکھی کے پر وغیرہ۔الجُثَّة جمع جُثَث: انسان کا بدن۔ہم کہتے ہیں هو كبير الجُثَّة: وہ بھاری بھرکم ہے، اس کا اکثر و بیشتر استعمال مردہ لاش کے لئے ہے۔ہم کہتے ہیں وَقَعَ جُثَّةً هامِدَةً: وہ بے جان لاش ہو کر گرا۔

○ جَثَّ ۔جَثًّا و اجتثَّ ہ: درخت وغیرہ کو جڑ سے اکھیڑنا (مجازاً بھی مستعمل ہے)۔جُثَّة جمع جُثَث و اَجْثَاث: جسم، لاش، لاشہ، جانوروں کی بے سری لاش، لوتھ۔مُجْتَثّ: جڑ سے اکھیڑا ہوا۔(مجازاً بھی)۔

جثل: ۱۔جَثِلَ ۔و جَثُلَ ۔جَثَالَةً و جُثُولَةً الشجرُ و الشَعَرُ: درختوں یا بالوں کا بکثرت، گنجان اور سیاہ ہونا صفت جَثْل و جَثِيل۔

۲۔جَثَلَتْهُ ۔جَثْلًا الريحُ: کو ہوا کا اڑا لے جانا، بکھیر دینا۔الجُثَالَة: درخت کے بکھرے ہوئے پتے۔

۳۔الجَثْلَة جمع جَثْل: چیونٹی۔

۴۔اِجْثَالَّ الطيرُ: پرندہ کا پر جھاڑنا۔۔۔ النبتُ: پودے کا لمبا اور گنجان ہونا۔۔۔ الرجلُ: آدمی کا غضب میں آکر لڑائی کے لئے تیار ہو جانا۔

۵۔الجَثْلِيق و الجَاثَلِيق جمع جَثَالِقَة: لاٹ پادری (یونانی لفظ)۔

○ جَثْل: گھنے بال خصوصاً۔جَثْلِيق جمع جَثَالِقَة: امریکن چرچ کا اسقف اعظم۔

جثم: ۱۔جَثَمَ ۔جَثْمًا و جُثُومًا الليلُ: آدھی رات ہونا۔الجَاثُوم و الجُثَام: کابوس۔

۲۔جَثَمَ ۔جَثْمًا و جُثُومًا الرجلُ او الطائر او الحيوانُ: آدمی، پرندہ یا جانور کا سینہ کو زمین سے لگانا۔صفت: جَاثِم جمع جُثَّم۔الجُثَمَة والجَثَّامَة والجُثَم و الجُثُوم من الرجال: بہت بیٹھنے کا عادی، بہت سونے والا۔المَجْثَم جمع مَجَاثِم: بمعنی جثوم، بیٹھنے کی جگہ۔المَجْثِم: بیٹھنے کی جگہ۔الجُثْمَان: جسم، شخص۔

○ جَثَمَ ۔جَثْمًا و جُثُومًا: (پرندہ کا) اترنا، بیٹھنا، زمین پر آرہنا، بسیرا لینا، دبکنا، جھکنا، سردی سے اکڑوں ہونا، اوندھا پٹ یا منہ کے بل گرنا یا لیٹنا، منہ نیچے کرکے لیٹنا۔۔۔ علی: پر چاروں طرف سے حملہ کرنا، ٹوٹ پڑنا، کو گھیر لینا، کو کچلنا۔جُثْمَة: بے حرکت بیٹھنا یا لیٹنا۔جُثَام و جَاثُوم: کابوس۔جُثْمَان جمع جُثْمَانات: جسم، فانی ڈھانچہ۔جُثْمَانِي: جسمانی، بدنی، مادی، حیوانی۔جَاثِم جمع جُثَّم: گھٹنے اٹھا کر بیٹھا ہوا، دبکا ہوا، اترا ہوا، بسیرا لئے، اوندھا، پٹ، منہ کے بل گرا ہوا۔

جثا: جَثَا ۔جُثُوًّا و جَثَى ۔جِثِيًّا و جُثِيًّا: دوزانو بیٹھنا، پاؤں کی انگلیوں کے بل کھڑا ہونا۔صفت جَاثٍ جمع جُثِيّ و جِثِيّ مؤنث جَاثِيَة۔أَجْثَى ہ: کو زانو کے بل بٹھانا، انگلیوں کے بل کھڑا کرنا۔جَاثَّى ہ: کے گھٹنے سے گھٹنے ملا کر بیٹھنا۔تَجَاثَوا: باہم زانو کے بل بیٹھنا۔الجَثْوَة و الجُثْوَة، و الجِثْوَة جمع جُثًى و جِثًى: اکٹھے پتھر، مٹی کا ڈھیر، قبر۔

جثی: دیکھو جثا (اوپر)، دوزانو ہونا، گھٹنوں کے بل بیٹھنا۔گھٹنوں پر ٹیک لگانا، گھٹنا موڑنا، رکوع کرنا، رکوع میں جانا، گھٹنوں پر گرنا۔جُثُوّ: رکوع کی حالت۔جُثْوَة: پتھروں کا ڈھیر، ٹیلا، قبر کی ڈھیری، اونچی قبر۔مَجْثًى: گرجا کی نماز کا بوریا، جانماز، گدا جس پر نماز کے وقت گھٹنوں کے بل کھڑے ہوتے ہیں۔جاثٍ: دوزانو، گھٹنوں کے بل احتراماً کھڑا ہوا۔الجَاثِي (فلک): ہرکولیس (Hercules)۔

جح: جَحْجَحَ عن الأمرِ: سے رک جانا، مڑ جانا۔۔۔ الشيءَ: کی تہہ کو پہنچنا، اس کی طرف تیزی کرنا۔الجَحْجَح و الجَحْجَاح جمع جَحَاجِح و جَحَاجِيح و جَحَاجِحَة: فیاضی کی طرف جلد سبقت کرنے والا سردار۔

جحد: ۱۔جَحَدَ ۔جَحْدًا و جُحُودًا ہ: کا کفر کرنا، کو جھٹلانا۔۔۔ ہ حقَّهُ و۔بحقِّه: جان بوجھ کر کسی کے حق کا انکار کرنا صفت جَاحِد لام الجُحُود: نحویوں کی اصطلاح میں جو کان ناقصہ کی نفی کے بعد تاکید کے لئے زائد آتا ہے، جیسے ما كان ربُّك ليتوب على الظالمين: خدا تعالیٰ کا یہ شیوہ نہیں کہ وہ ظالموں کی مغفرت کرے۔

۲۔جَحِدَ ۔جَحَدًا الشيءُ: کم ہونا۔۔۔ النبتُ: پودے کا دراز نہ ہونا یا کم ہونا اور دراز نہ ہونا۔۔۔ الرجلُ: بے خیر ہونا صفت جُحُد و جَحِد و أَجْحَد: (کہا جاتا ہے عامٌ جَحِد: کم بارشوں کا سال)۔۔۔ تِ الارضُ: زمین کا خشک ہونا، بے برکت ہونا۔کہا جاتا ہے ارضٌ جَحِدَةٌ: خشک بے برکت زمین۔

۳۔جَحْدَرَہ: کو پچھاڑنا، لڑھکانا۔تَجَحْدَرَ الطائرُ: پر پھڑپھڑا کر پرندے کا اڑنا۔الجَحْدَر: کوتاہ قد۔

۴۔جَحْدَلَ ہ: کو پچھاڑنا۔

○ جَحَدَ ۔جَحْدًا و جُحُودًا ہ: کا انکار کرنا، کی نفی کرنا، کے وجود سے انکار کرنا، کی تردید کرنا، کا ابطال کرنا، سے بے تعلقی یا لاعلمی ظاہر کرنا، کو تسلیم نہ کرنا، کو جھٹلانا، کو قبول نہ کرنا، سے دست بردار ہونا، کو نامنظور

کرنا، رد کرنا، چھوڑ دینا، ناجائز قرار دینا، (عقیدہ) کو چھوڑ دینا، ــ سے قطع تعلق کرنا، کی جھوٹی قسم کھانا، کا واسطہ دلانا۔ ــ ہ ہ (کے حق) کو تسلیم نہ کرنا۔ جَحَدَ جَمِیلَہ: کا ناشکرا ہونا، کا احسان ناشناس ہونا۔ جَحد: رد، تردید، تکذیب، انکار، تسلیم کرنے سے انکار، قطع تعلق، استرداد، نامنظوری، ترک، کفر، بے اعتمادی (مذہبی)۔ جُحُود: رد، تردید، تکذیب، انکار، ٹال مٹول، لیت ولعل، حیلہ بہانہ، عذر، بچنا، ادھر ادھر ہٹنا، حیلے بہانے کرنا، (اخلاقی ذمہ داری سے) سے گریز، پہلوتہی یا کنی کترانا، ناشکری، ناشکرگزاری، احسان فراموشی، احسان ناشناسی، ناسپاسی، قطع تعلق، استرداد، نامنظوری، ترک، کفر، مذہبی بداعتمادی۔ جاحِد: تکذیب کرنے والا، تغلیط کرنے والا، رد کرنے والا، نامنظور کرنے والا، انکار کرنے والا، تسلیم نہ کرنے والا، قبول کرنے سے انکار کرنے والا، یقین نہ کرنے والا، باور نہ کرنے والا، لامذہب، کافر، بے دین، ملحد۔

جحر: ۱۔ جَحَرَ ـ جَحْراً و تَجَحَّرَ و اِنْجَحَرَ الضبُّ او السبعُ: گوہ یا درندے کا سوراخ یا بھٹ میں داخل ہونا۔ جَحَرَ و أَجْحَرَ السبعَ: درندے کو بھٹ میں داخل ہونے پر مجبور کرنا۔ ــ ہ إلى كذا: کو پر مجبور کرنا۔ اِجْتَحَرَ: سوراخ بنانا، بل بنانا۔ الجُحْر جمع أَجْحار و جِحَرَة و أَجْحِرَة: سوراخ، بل، بھٹ۔ الجَحْر: گہرا گڑھا۔ المَجْحَر جمع مَجاحِر: چھپنے کی جگہ، پناہ کی جگہ۔

۲۔ جَحَرَ ـ جَحْراً تِ العينُ: آنکھ کا اندر کو دھنسنا۔ تَجَحَّرَتِ العينُ: آنکھ اندر کو دھنس جانا۔ عينٌ جَحْراء: گڑھے میں بیٹھی ہوئی آنکھ۔

۳۔ جَحَرَ ـ جَحْرًا فلانٌ: تاخیر کرنا، دیر کرنا، پیچھے رہنا۔ ــ الخيرُ: بھلائی کا پیچھے رہنا، آپ کہتے ہیں جَحَرَ الخيرُ عنّا: بھلائی ہم تک نہیں پہنچی۔ ــ ہ: کو پریشان کرنا۔ أَجْحَرَتِ السماءُ: آسمان کا بارش نہ برسانا۔ ــ القومُ: قوم کا قحط سالی اور سختی میں پڑ جانا۔ ــ ہ: کو پریشان کرنا۔ الجاحِر: پیچھے رہ جانے والا۔ الجَواحِر: (اپنے گلہ یا ریوڑ سے) پیچھے رہ جانے والے جانور۔ الجَحْرَة و الحَجْرة: خشک سال۔

○ اِنجحر: (جانور کا) سوراخ (بل) یا بھٹ میں چھپنا۔ جُحر جمع جِحار و جُحور: سوراخ، بھٹ، بل، باڑا (جانوروں کا)۔

جحس: جَحَسَ ـ جَحْسًا الجلدَ: چمڑا چھیلنا، کھرچنا۔ ــ عن نفسه و عن غيره: اپنا اور غیر کا دفاع کرنا، کو اپنے اور غیر سے ہٹانا، دفع کرنا۔

جحش: جَحَشَ ـ جَحْشًا الجلدَ: چمڑا چھیلنا، کھرچنا۔ جاحَشَ عنه: کا دفاع کرنا۔ ــ ہ: سے مزاحم ہونا، سے لڑائی کرنا۔ الجَحْش جمع جِحاش و جِحْشان و جِحَشَة مونث جَحْشَة (ح): گدھے کا بچہ، بچھیرا۔ ــ جمع جُحُوش و جُحُوشة: گھوڑا، قینچی دار گھوڑی جس پر تختہ رکھا جاتا ہے۔ (عامی زبان میں)۔ الجَحَشة: ہاتھ پر لپیٹ کر کاتی جانے والی اون۔ الجَحُوش: ننھا بچہ۔

○ جحشة: نوجوان گدھی۔

جحظ: جَحَظَ ـ جُحُوظًا عينهُ: کی آنکھ کا ابھرے ڈھیلے والی ہونا۔ رجلٌ جاحِظ العينين: ابھری ہوئی آنکھوں والا مرد۔ جَحَّظَ إليه: کو گھورنا، کی طرف ٹکٹکی لگانا۔ الجاحظتان: دونوں آنکھوں کے ڈھیلے۔

○ جَحَظَ ـ جُحُوظًا: آنکھ کے ڈھیلے کا ابھرنا، باہر کو نکلنا۔ جُحُوظُ العين: آنکھ کے ڈھیلے کا غیر معمولی طور پر باہر کو نکلا ہوا ہونا۔

جحف: ۱۔ جَحَفَ ـ جَحْفًا ہ: کو چھیلنا، بہالیجانا۔ ــ له الطعامَ: کے لئے کھانا نکالنا۔ جُحِفَ الرجلُ: آدمی کا ہیضہ میں مبتلا ہونا۔ أَجْحَفَ السيلُ به: کو سیلاب کا بہالیجانا۔ ــ الدهرُ بالناس: زمانہ کا لوگوں کو جڑ سے مٹانا، ہلاک کرنا۔ اجتحف السيلُ الوادىَ: سیلاب کا وادی کو کھود کر بہالیجانا۔ ــ ماءَ البئرِ: کنویں کا تمام پانی نکال کر خشک کر دینا۔ ــ ہ: کو جڑ سے اکھیڑنا، ہلاک کرنا۔ الجَحْفَة و الجُحْفَة: حوض کے کناروں پر بچا ہوا پانی۔ الجُحاف: ہیضہ کے اسہال۔ (مَجْحُوف: ہیضہ میں مبتلا)۔ الجُحاف: سب کچھ بہالیجانے والا۔ ہم کہتے ہیں: موتٌ جُحاف و سيل جُحاف: سب کچھ لیجانے والی موت، سب کچھ بہا لیجانے والا سیلاب۔ المُجْحِفَة: مصیبت۔

۲۔ جَحَفَ ـ جَحْفًا ہ برِجْلِه: کو لات مارنا۔

۳۔ جَحَفَ ـ جَحْفًا معه و له على غيره: مائل ہونا، جھکنا۔ أَجْحَفَ فلانٌ بعبده: اپنے غلام کو اس کی طاقت سے بڑھ کر کام دینا۔ اِجْتَحَفَ ہ: کو لوٹنا۔ الإِجْحاف: ناانصافی، ظلم، تعصب، میلان خاطر۔ جمع اجحافات: کہتے ہیں هذا إجحاف بحقه: یہ اس کے حق سے ناانصافی ہے۔ مُجْحِفٌ بِحَقِّهِ: کے حق کو سخت نقصان دہ۔

۴۔ جاحَفَہ: کی مزاحمت کرنا۔ ــ عنہ: کی مدافعت کرنا۔ تَجاحَفُوا: لاٹھیوں اور تلواروں سے لڑنا۔ ــ بالكُرَة: گیند کو بلے سے ایک دوسرے سے چھیننا۔ الجحاف: لڑائی، جنگ۔

۵۔ جَحْفَلَ جَحْفَلَةً ہ: کو پچھاڑنا، پھینکنا، دھکا دینا، تنبیہ کرنا۔ تَجَحْفَلوا: جمع ہونا، اکٹھا ہونا۔ الجَحْفَل جمع جَحافِل: لشکر جرار۔ ــ من الرجال: بڑی قدر والا آدمی، بڑے مرتبے اور درجے والا آدمی۔ الجَحْفَلة: کھر والے جانور کا ہونٹ۔

○ جَحَفَ ـ جَحْفًا ہ: کی چھال اتارنا، کو کھرچ کر اتارنا، یا صاف کرنا، چھیلنا، چھیل کر ہموار یا صاف کرنا، کو بہالیجانا۔ ــ مع: کے لئے تعصب رکھنا، کی حمایت کرنا۔ أَجْحَفَ ب: کو نقصان پہنچانا، تکلیف پہنچانا، زخمی کرنا، (مقدمہ، دعوی) کو نقصان پہنچانا، (کسی پر) اثر ڈالنا، اثر انداز ہونا، کو تباہ کرنا، برباد کرنا، (کسی پر) ظلم کرنا۔ مُجْحِف: بے انصاف، غیر منصفانہ، جانبدار، غیر منصف، غیر منصفانہ، متعصب، متعصبانہ۔

○ جَحْفَل جمع جَحافِل: انبوہ، ازدحام، بہت بڑی تعداد، لشکر جرار، کور (ڈویژن فوج)، ممتاز آدمی۔

جحل: ۱۔ جَحَلَ ـ جَحْلاً و جَحَّلَ ہ: کو پچھاڑنا۔

۲۔ الجَحْل جمع جُحُول و جِحْلان: گوہ کا بچہ۔ نر شہد کی مکھی، بھونورا، گرگٹ۔ ــ جمع جِحال: بڑی مشک۔ کہا جاتا ہے رجلٌ جَحْلٌ: کشادہ پیشانی والا موٹا آدمی۔ الجُحال: زہر۔ الجَيْحَل: پہاڑ، بڑی چٹان، ہر بڑی چیز۔

جحم: ۱۔ جَحَمَ ـ جَحْمًا النارَ: آگ بھڑکانا۔ جَحِمَ ـ جَحَمًا و جَحْماً جَحُمَ ـ جُحُومًا ت النارُ: آگ کا جلنا۔ أَجْحَمَتُ النارُ: آگ کا تیز بھڑکنا۔ تَجَحَّمَ: حرص و بخل سے جلنا، تنگ ہونا۔ الجاحِم (فا): دہکتی ہوئی چنگاری۔ ــ من الحرب: سخت جنگ، گھمسان کی لڑائی۔ کہا جاتا ہے: نارٌ جاحِمَةٌ: تیز آگ۔ الجحيم: گڑھے میں سخت دہکتی ہوئی آگ، سخت گرم جگہ، جہنم۔ جُحْمَة جمع جُحَمُ النار: آگ کی بھڑک۔

۲۔ جَحَمَ ـ جَحْمًا العينَ: آنکھ کھولنا۔ جَحَّمَ ہ بعينه: کو گھورنا، تیز نگاہ سے دیکھنا۔ الجاحِمة: ٹکٹکی لگانے والی آنکھ۔ الجُحام (طب): آنکھوں کا ورم۔ الأَجْحَم مونث جَحْماء جمع جُحْم و جُحُم و جَحْمَى: سرخ آنکھوں والا، سوجی ہوئی آنکھوں والا۔

۳۔ جَحَمَ ـ جَحْمًا ہ عن الأمر: کو کسی بات سے

روکنا، باز رکھنا۔ أُجْحِمَ عن الامر: سے رکنا باز رہنا۔

۴-الجَحْمَرِش جمع جَحَامِر۔ تصغیر جُحَيْمِر: بہت بوڑھی عورت، بدصورت عورت، موٹا خرگوش۔

○ جَحِيم: (مونث، نیز مذکر): آگ، جہنم کی آگ، جہنم۔ جَحِيمِيّ: جہنمی، دوزخی، جہنم، دوزخ کا۔

جحن: ۱-جَحَنَ ـجَحْنًا و أَجْحَنَ و جَحَّنَ: غربت یا کنجوس کے سبب بال بچوں کو روزی کی تکلیف میں ڈالنا۔

۲-جَحِنَ ـجَحَنًا الصبيُّ: خوراک کی خرابی کی وجہ سے بچہ کا کمزور ہونا صفت: جَحِن۔ أَجْحَنَهُ: کو بری خوراک دینا۔ الجَحِن: دیر میں جوان ہونے والا ۔۔ من النبات: کمزور اور چھوٹا پودا۔

جحا: ۱-جَحَا ـجَحْوًا: چلنا۔ الجَحْوَة: ایک قدم۔

۲-جَحَا ـجَحْوًا بالمكان: کسی جگہ رہنا۔

۳-جَحَا ـجَحْوًا فلانًا و الشيءَ: کسی کی بیخ کنی کرنا، کسی چیز کو جڑ سے اکھیڑنا۔ اِجْتَحَى اجتحاءً (اجتاحه کی طرح): کو جڑ سے اکھیڑنا، کی بیخ کنی کرنا۔

جخ: جَخَّ ـجَخًّا: لیٹنا، بدن کو ڈھیلا چھوڑ دینا، ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونا۔ ایسے کپڑے وغیرہ استعمال کرنا جن پر فخر کرے، فاخرہ لباس وغیرہ استعمال کرنا۔ اسم الجَخّة (عام زبان میں) ۔۔ بِرِجْلِهِ: پاؤں سے خاک اڑانا۔

○ جَخَّ: حکم چلانا، دون کی لینا، شیخی بگھارنا، بننا، ڈینگ مارنا، بڑ ہانکنا، اچھی پوشاک پہننا، اچھے کپڑے پہننا (کسی حد تک طنز آمیز)۔ جَخَّاخ: شیخی بگھارنے والا، ڈینگیں مارنے والا، بڑ ہانکنے والا، شیخی خورہ۔

جخر: جَخَرَ ـجَخْرًا و جَخَّرَ البئرَ: کنویں کو کشادہ کرنا، وسیع کرنا۔ جَخِرَ ـجَخَرًا جوفُ البئر: کنویں کا کشادہ ہونا۔ تَجَخَّرَ الحوضُ: حوض کا پانی خشک ہو کر اس کی مٹی کا ترخ جانا۔ الجَخِر: بسیار خور، بزدل۔

جخف: جَخَفَ ـو جَخِفَ ـجَخْفًا و جَخَفًا و جَخِيفًا: اپنی حد سے زیادہ فخر کرنا صفت: جَخَّاف: متکبر۔ نفس و روح (آپ کہتے ہیں: وقع ذلك في جَخِيفي: یہ بات میرے دل میں آئی)۔ الجَخِيف: انسان کے پیٹ کی آواز، بھاری لشکر، بہت۔

جخا: جَخَا ـجَخْوًا الكوزَ: کوزہ کو اوندھا کرنا۔ جَخَّى و تَجَخَّى الكوزُ: کوزے کی چیزوں کا اوندھا ہونا، جھکنا، ۔۔ الشيخُ: بوڑھے کا کبڑا ہونا۔ جَخَّى الليلُ: رات کا گذر جانا۔

جد: ۱-جَدَّ ـجَدًّا الشيءَ: کو کاٹنا۔ الجُدّ: ہر چیز کا کنارہ، چیز کو کاٹنے کی جگہ، ساحل سمندر۔ الجَدّ: دریا کا کنارہ۔ الجُدَّة: دریا کا کنارہ۔ الجَدِيد و المَجْدُود: کٹا ہوا۔ الجَدَاد و الجِدَاد: کھجور توڑنا۔ جُدَادَة النخلِ وغيرِه: کھجور وغیرہ کا جڑ سے اکھڑا ہوا درخت۔

۲-جَدَّ ـجِدًّا في الامر: کام میں جلدی کرنا۔

۳-جَدَّ ـجَدًّا به الامرُ: سے کام کا سخت ہونا۔ ـجَدًّا في اعين القوم: قوم کی نظروں میں بڑا ہونا۔

۴-جَدَّ ـجِدًّا: کوشش کرنا۔ ۔۔ في الامر: ثابت کرنا، اہتمام کرنا۔ اَجَدَّ في الأمر: کسی معاملہ میں سنجیدگی اختیار کرنا، کوشش کرنا۔ ۔۔ الامرَ: کسی امر کی خوب تحقیق کرنا، کو مضبوط کرنا۔ الجِدّ (مص): کوشش، سنجیدگی، پوری تحقیق کو پہنچا ہوا۔ کہا جاتا ہے: عذابٌ جِدٌّ: سخت ترین عذاب۔ فلانٌ عالمٌ جِدُّ عالِم: فلاں شخص چوٹی کا عالم ہے۔ عظيمٌ جِدًّا: بہت بڑی عظمت رکھنے والا۔ (جداً کا نصب مصدریت کی وجہ سے ہے)۔ الجادّ: محنتی، سنجیدہ۔ الجادَّة جمع جَوَادّ: جاد کا مؤنث۔

۵-جَدَّ ـجَدًّا و جُدَّ: صاحب نصیب ہونا صفت: مَجْدُود: کہا جاتا ہے: جُدِدْتَ يا فلان: اے فلاں تو خوش قسمت ہو گیا۔ الجَدّ: خوش قسمتی (کہا جاتا ہے: فلان ذو جَدٍّ في كذا: فلاں اس معاملہ میں صاحب نصیب ہے)۔ ۔۔ و الجِدِّيّ: بڑی قسمت والا۔ الجَدّ: خوش قسمتی، بزرگی، عظمت، رزق۔ کہا جاتا ہے: عَثَرَ جَدُّه او تَعِسَ جَدُّه: وہ ٹوٹے میں رہا یا ہلاک ہو گیا۔ الجَدِيد و المَجْدُود: نصیبہ ور۔

۶-جَدَّ ـجِدَّةً الثوبُ: کپڑے کا نیا ہونا۔ جَدَّدَ و اَجَدَّ الشيءَ: کو نیا کرنا۔ تَجَدَّدَ: نیا ہو جانا۔ اَجَدَّ ثوبًا: نیا کپڑا پہننا۔ اِسْتَجَدَّ الشيءُ: نیا ہونا۔ ۔۔ الشيءَ: کو نیا کرنا یا نیا پانا۔ ۔۔ الثوبَ: نیا کپڑا پہننا۔ جِدَّةُ الثوب: کپڑے کا نیا ہونا۔ الجَدِيد مونث جَدِيد و جَدِيدَة جمع جُدُد: نیا۔ الجديدان و الاَجَدَّان: رات اور دن۔ (ان کا استعمال تثنیہ کی شکل میں ہے۔ تنہا دن یا رات کے لئے جدید یا اجد نہیں کہہ سکتے) اس سے ہے: لا افعله ما اختلف الجديدان: جب تک دن رات ایک دوسرے کے بعد آتے رہیں گے، میں یہ کام نہیں کروں گا۔ المُجَدَّد (مفع) من الاكسية: مختلف قسم کی دھاریوں والا کپڑا۔

۷-جَدَّ ـجَدًّا الثديُ او الضرعُ: پستان یا تھن کا دودھ خشک ہو جانا۔ صفت: اَجَدّ: ایسی اونٹنی کی صفت: جَدَّاء: کہا جاتا ہے سَنَةٌ جَدَّاءُ: قحط کا سال۔

۸-اَجَدَّ الطريقُ: راستہ کا سخت اور ہموار ہونا۔ ۔۔ الرجلُ: سخت اور ہموار راستہ پر چلنا۔ الجَدَد جمع أَجْدَاد: سخت اور ہموار زمین (اسی سے ضرب المثل ہے: مَن سلك الجَدَدَ اَمِنَ العِثار: جو سخت اور ہموار زمین پر چلتا ہے وہ ٹھوکر سے محفوظ رہتا ہے)۔ الجادَّة جمع جَوَادّ: سڑک کا بیچ، شاہراہ جس کے دونوں جانب درخت ہوں۔

۹-جادَّ مُجادَّةً في الأمر: کے خلاف کسی معاملہ پر مقدمہ دائر کرنا، دعویٰ کرنا۔

۱۰-الجُدّ: بہت پانی والا کنواں، کم پانی والا کنواں (ضد)، صحرا کے کنارہ پر تھوڑا سا پانی۔ الجَدّ جمع اَجْدَاد و جُدُود و جُدُودَة م جَدَّة جمع جَدَّات: دادا، نانا۔ الجُدَّة جمع جُدَد: نشان، طریقہ۔ کہا جاتا ہے: رَكِبَ جُدَّةَ الأمر او جُدَّةً من الأمر: کسی معاملہ میں رائے رکھنا۔ الجَدَد جمع اَجْدَاد: باریک ڈھلواں ریت۔ الجِدَّة: کتے کے گلے کا پٹہ، کپڑے کا ٹکڑا۔ الجَدِيد مونث جديد و جَدِيدَة جمع جُدُد: ایک قسم کا پرانا سکہ جو ۹ پاروں کے برابر تھا۔ الجُدَّاد: آپس میں الجھے اور گتھے ہوئے ڈورے یا شاخیں۔

۱۱-الجَدْجَد جمع جَدَاجِد: سخت اور ہموار زمین۔ الجُدْجُد جمع جَدَاجِد (ج): جھینگر۔

○ جَدَّ ـجَدًّا: نیا ہونا، نئی صورت حال ہونا، حال ہی میں واقع ہوا ہونا، حال ہی میں حقیقت بن چکا ہونا (حالات۔ لاگتوں کا) نئے عامل کے طور پر شامل ہونا، اچانک طور پر آپڑنا، داخل ہونا۔ (سٹیج پر) پہلی بار نمودار ہونا، تشویشناک، سنگین ہونا، یا ہو جانا، اہم ہونا، معنی خیز ہونا، وزنی یا بھاری بھرکم ہونا۔ ۔۔ في: کو سنجیدگی سے لینا، کے لئے سنجیدگی سے سخت کوشش یا جدوجہد کرنا، کو کرنے کے لئے خاص احتیاط کرنا، تکلیف اٹھانا، میں ہر کوشش کرنا، کے بارے میں سنجیدہ ہونا، واقعی ہونا، کرنے کا ارادہ ہونا، تیز قدمی کرنا۔

جَدَّدَهُ: کو نیا بنا دینا، کی تجدید کرنا، کو دوبارہ کرنا، کو نئے تقاضوں کے مطابق بنانا، مرمت سے بالکل پہلا سا بنا دینا یا ٹھیک ٹھاک کرنا، کو دوبارہ چکانا۔ جَدَّدَ: نئی بات کرنا، نیا خیال رائج کرنا، مصلح ہونا، کی چیز کو نمایاں طور پر نیا یا انوکھا کر کے لانا، نیا بنانا۔ ۔۔ ـه: کو دوبارہ جوان بنانا، کا اعادہ شباب کرنا، کی روح کو بیدار کرنا، کو نئی زندگی عطا کرنا، پھر سے پیدا کرنا، کو مزید دلکش بنانا،

زیادہ خوشگوار بنانا، (پرمٹ وغیرہ کی) تجدید کرنا، کی مدت بڑھانا، کسی چیز کو از سر نو شروع کرنا، دہرانا، میں نیا آغاز کرنا ۔جَدَّدَ حظَّهُ: اپنی قسمت کو ایک بار پھر آزمانا ۔اَجَدَّ: سخت کوشش کرنا، جدو جہد کرنا، کوشش کرنا، بڑی محنت اور کوشش سے کوئی کام کرنا۔ فی: کو سنجیدگی، محنت اور تندہی سے کرنا، کا پکا ارادہ کئے ہوئے ہونا، پر تلا ہوا ہونا، تیز قدمی کرنا۔ ہ: کی تجدید کرنا، کو نیا بنانا ۔تَجَدَّدَ: نیا ہو جانا، کی تجدید ہو جانا، پھر سے پیدا ہونا ۔اِستَجَدَّ: نیا ہونا، نئے عامل کے طور پر شامل یا داخل ہونا، نئے انداز سے وجود میں آنا۔ ہ: کو نیا بنانا، کی تجدید کرنا ۔جَدّ جمع جُدُود: خوش قسمتی، خوش نصیب ۔جِدّ: سنجیدگی، سرگرمی، مشقت، محنت، تندہی، جاں فشانی، شوق ۔جِدًّا: بہت، زیادہ ۔جِدِّ مِن جِدٍّ: سنجیدگی سے، متانت سے ۔جِدُّ باهِظٍ: بہت گراں (قیمت) ۔جِدُّ عظیم: بہت بڑا۔ یختلفون جدَّ الاختلاف: وہ بہت اختلاف کرتے ہیں ۔وَقَفَ علی ساقِ الجِدِّ: تندہی سے کوئی کام کرنا، میں بڑی محنت اور کوشش کرنا، کے لئے ہر کوشش کر ڈالنا ۔جِدِّی: سنگین، سنجیدہ، درپے، سچ مچ کوشاں ۔جِدِّیًا: دل سے، واقعی، سنجیدگی سے، متانت سے ۔جِدِّیَة: سنجیدگی، سرگرمی، (صورت حال کی) تشویشناکی، شدت، اہمیت ۔جِدَّة: نیا ہونا، تازگی، نیا پن، انوکھا پن، نیا ہونا، موجودہ زمانہ کا ہونا، جدت پسندی، نو پسندی ۔جُدَّة: جدہ: (بحر احمر پر مغربی سعودی عرب کی بندرگاہ) ۔جَدِید جمع جُدُد و جُدَد: نیا، حالیہ، حال، قریب زمانہ کا، تجدید کیا ہوا، عصر حاضر کا، انوکھا، بے مثال، جس کی کوئی نظیر موجود نہ ہو ۔الجدیدان: دن اور رات ۔مِن جدید: نئے سرے سے، از سر نو ۔جدید لنج: بالکل نیا ۔اَجَدُّ: زیادہ سنجیدہ، زیادہ سنگین، زیادہ مشتاق، زیادہ سرگرم، زیادہ نیا، زیادہ حال کا، زیادہ قریب زمانہ کا ۔تَجدِید: تجدید، (پرمٹ وغیرہ کی) تجدید، نئی چیز کی تخلیق، ایجاد، نئی پیشکش، نئی پیش کش (تھیٹر)، تنظیم نو، اصلاح، نئے زمانہ کے مطابق بنانا، درستی، ترمیم، تجدید، بحالی، واگزاشت، احیاء، نئے نمونے پر بنانا، از سر نو بنانا، نئی طرز پر تشکیل کرنا، مرمت از سر نو درست کرنا، چالو حالت میں لانا، دوبارہ صیقل کرنا، چمکانا، تجدید شباب، اعادہ شباب، نئی زندگی، نیا جنم ــــ جمع تَجدِیدات: ایجادات، اختراعات، جدتیں، بدعتیں، نئی کامیابیاں، نئے کارہائے نمایاں ۔تَجَدُّد: تجدید، نئی زندگی، نیا جنم، احیاء، اعادہ، حیات نو، دوبارہ رواج پانا ۔جَادّ: جوشیلا، تمنائی، آرزومند، دل سے، واقعی، سنجیدہ ۔جَادَّة جمع جَادَّات و جَوَادّ: بڑی سڑک، سڑک ۔مَجدُود: خوش قسمت، خوش نصیب۔ مُجَدِّد: تجدید کرنے والا، نئی راہ نکالنے والا، ایجاد کرنے والا، مصلح ۔مُجَدَّد: تجدید کیا ہوا، مدت بڑھایا ہوا، نئے نمونے پر مرتب شدہ، مرمت کیا ہوا، نئے سرے سے تشکیل دیا ہوا، از سر نو درست کیا ہوا، بحال کیا ہوا، اعادہ شباب کیا ہوا، دوبارہ پیدا کیا ہوا، نیا جنم دیا ہوا، پستی سے ابھارا ہوا، نیا، حالیہ، حال کا، قریب زمانہ کا، جوان ۔مُستَجِدّ: نیا، حالیہ، حال کا، ابتدائی، ابتدائی منزل میں۔

جدب: اجَدَبَ ـجَدْبًا و جَدُبَ ـجُدُوبَةً و تَجَدَّبَ المکانُ: کسی جگہ کا بارش نہ ہونے کی وجہ سے خشک ہو جانا۔ صفت جَدْب و أَجْدَب و جَدِیب و جُدُوب و مَجْدُوب ۔ اَجْدَبَ المکانُ: بارش نہ ہونے کی وجہ سے کسی جگہ کی زمین کا خشک ہو جانا ــــ القومُ: قوم کا قحط زدہ ہونا ــــ الارضَ: زمین کو خشک پانا ــــ فلانًا: کسی شخص کے پاس جا کر مہمان داری نہ پانا ۔الجَدْب (مص) مونث جَدْبَة جمع جُدُوب: قحط سالی۔ کہا جاتا ہے: مکانٌ جَدْبٌ: قحط زدہ مقام ۔أَرضُون جُدُوبٌ و أَرضُون جَدْبٌ: قحط زدہ زمینیں ۔الجَدُوب و الجَدِیب: قحط زدہ ۔الجَدْباء من الأراضی: قحط زدہ زمین ۔المِجداب جمع مَجَادِب (یا محذوف کے ساتھ) لمن الأراضي: بنجر زمین ۔الأجادِب: زمینیں جن میں کوئی روئیدگی نہ ہو ۔المَجْدُوب: قحط زدہ جگہ۔

۲جَدَبَ ـجَدْبًا فلانًا: پر عیب لگانا ۔تَجَدَّبَ: عیب دار ہونا ۔الجَدْب: عیب۔

۳جَدَّبَ ہ: کو کمزور کرنا۔

○ جَدُبَ ـجُدُوبَةً: مٹی کا خشک، بے آب و گیاہ یا بنجر ہونا یا ہو جانا ۔اَجْدَبَ: امساک باراں، غربت یا کال جھیلنا، برداشت کرنا، بنجر ہونا، کچھ نہ بننا، ناکام رہنا، مکمل طور پر جل جانا، ناکامی پر منتج ہونا، کوئی قیمتی چیز پیچھے نہ چھوڑنا، بے اثر رہنا، اثر نہ کرنا، ٹائیں ٹائیں فش ہونا ۔جَدْب: قحط سالی، خشک سالی، امساک باران، بنجر پن، بانجھ پن، غیر زرخیزی، بنجر، بانجھ، کلر، شور ۔جَدِیب و اَجدَب مونث جَدباء: بنجر، بانجھ۔ مُجدِب: بنجر، بانجھ، خشک، بے برگ و گیاہ، سنسان، ویران، غیر آباد، غیر پیداواری، جو کچھ پیدا نہ کرے، غیر زرخیز، بے منفعت، بے سود، غیر نفع بخش۔

جدث: اِجْتَدَثَ: قبر بنانا ۔الجَدَث جمع أَجْدَاث و أَجْدُث: قبر، گور، تربت، مزار، مقبرہ گنبد۔

○ جُدْجُد جمع جَدَاجِد: جھینگر۔

جدح: اجَدَحَ ـجَدْحًا و أَجْدَحَ و اجْتَدَحَ السویقَ: ستو گھولنا۔ کہتے ہیں جَدَحَ جُوَیْنٌ مِن سویق غیرہ: جوین نے دوسرے کے ستو گھولے۔ اردو میں اس ضرب المثل کی ہم معنی ضرب المثل یہ ہے: حلوائی کی دوکان اور دادا جی کی فاتحہ۔ یہ ضرب المثل ایسے شخص کے لئے بولی جاتی ہے جو دوسروں کے مال سے سخاوت کرتا ہو ۔جَدَّحَ ہ: کو ملانا، خلط ملط کرنا۔ المِجْدَح: ستو وغیرہ گھولنے کا آلہ۔

۲المِجْدَح (فک): ستارہ ۔مَجَادِیحُ السماء: نچھتر۔ اس کا واحد مجدح ہے۔ کہا جاتا ہے: اَرسلتِ السماءُ مجادیحَ الغیث: آسمان نے بارش کے نچھتروں کو آزاد چھوڑ دیا ۔المِجْداح: ساحل سمندر۔

جدر: اجَدُرَ ـجَدَارَةً بکذا: کے لائق و اہل ہونا۔ صفت: جدیر ۔جَدَّرَ ـجَدْرًا ہ: کو اہل و لائق بنانا۔ جَدِیر جمع جَدِیرُون و جُدَراء مونث جَدِیرَة جمع جَدِیرات و جَدائر بکذا او لکذا: کے لائق، کے اہل ۔الجَدِر جمع جَدِرُون بالشیء و له: کے لائق، کے مناسب ۔المَجْدَرَةُ: لائق، اہل۔ کہا جاتا ہے انه مَجْدَرَةٌ لأن یفعل کذا: وہ ایسا کرنے کا اہل ہے۔ (اس میں مذکر، مونث، مفرد اور جمع یکساں ہیں) ۔المَجْدُور: لائق، اہل۔ کہا جاتا ہے انه مَجْدُورٌ بأن یفعل کذا: وہ ایسا کرنے کے لائق ہے۔

۲جَدَرَ ـجَدْرًا الرجلُ: دیوار کی اوٹ میں ہو جانا ــــ الجدارَ: کو دیواروں سے گھیرنا ۔جَدَّرَ و اجْتَدَرَ الحائطَ: دیوار بنانا اور اس پر پلستر کرنا ۔الجَدْر جمع جُدْران و الجِدَار جمع جُدُر و جُدْر: دیوار۔ الجُدرانِیَّة جمع جُدرانِیَّات: (ف ج) چھوٹے نقوش اور تصویروں والے قالین جو دیواروں پر لٹکائے جاتے ہیں۔

۳جَدَرَ ـجَدْرًا و جُدِرَ و جُدِّرَ: کو چیچک نکلنا، صفت مَجْدُور و مَجَدَّر۔ جَدَرَ و جَدَّرَ ـجَدَارَةً و جَدَّرَ و أَجْدَرَ النبتُ و الشجرُ: پودے اور درخت پھوٹنا، کونپلیں نکالنا (مجازی معنی)۔ الجُدَرِیّ و الجَدَرِیّ (طب): چیچک ۔الجُدَر و الجَدَر: واحد جُدَرَة و جَدَرَة: پھنسیاں، جلد پر چوٹ یا زخم کے نشان ۔المُجَدَّر مونث المُجَدَّرة (طب): چیچک میں مبتلا۔ (ط) مسور اور چاول یا ماش

اور چاول سے پکایا ہوا کھانا۔ المَجْدُور (طب): چیچک میں مبتلا۔ ارضٌ مَجْدَرَۃٌ: بہت چیچک والی زمین، وہ ملک جہاں چیچک کی وبا پھیلی ہوئی ہو۔

۴۔ الجَدْر و الجِدْر جمع جُدُور واحد جَدْرَۃ و جِدْرَۃ: ایک قسم کی ریتلی نبات۔ المَجْدُور: کم گوشت والا۔ المِجْدار: پرندوں اور جنگلی جانوروں کو ڈرانے کے لئے کھیتوں میں نصب ڈراؤنا پتلا۔ اسے فَزّاعَۃ بھی کہتے ہیں۔

○ جَدُرَ جَدارَۃً ب: کے لئے موزوں و مناسب ہونا، کو پھبنا، کے شایانِ شان ہونا، کو زیب دینا، کے لائق ہونا، کے قابل ہونا، کا مستحق یا حق دار ہونا، سزاوار ہونا۔ یَجْدُرُ ذکرُہ و یَجْدُرُ بالذکر: قابل ذکر۔ جَدِیر جمع جدیرون و جدراء ب: کا مستحق، کے لئے موزوں، مناسب، برجستہ، برمحل، کے مطابق۔ جدیرٌ بالذکر: قابل ذکر۔ اَجْدَر: زیادہ حقدار، زیادہ مستحق، زیادہ مناسب، زیادہ موزوں، زیادہ برجستہ، زیادہ برمحل، زیادہ شایان۔ جَدارَۃ: اہلیت، قابلیت، موزونیت، صلاحیت، مناسبت، لیاقت، استعداد۔ جَدْر و جِدار جمع جُدُر و جُدْران: دیوار۔ جداری: دیوار کا، دیواری۔ جُدِرَ و جُدِّرَ: [illegible] میں مبتلا ہونا، کو چیچک ہونا۔ جُدَرِیّ: چیچک۔ مَجْدُور و مُجَدَّر: چیچک میں مبتلا، چیچک کے دانوں والا۔ مُجَدَّرَۃ: چاول، مسور کی دال، پیاز اور تیل سے پکایا ہوا کھانا۔

حدع ۱۔ جَدَعَ جَدْعًا الانفَ و ماشاکلہٗ: ناک یا ہونٹ وغیرہ کاٹنا۔ کہا جاتا ہے: لِأَمْرٍ مَا جَدَعَ قصیرٌ انفَہٗ: قصیر نے اپنی ناک کسی خاص مصلحت سے کاٹی۔ یہ ضرب اس شخص کے لئے بولی جاتی ہے جو اپنی خواہش کے حصول کے لئے سخت مشقت پر اپنے دل کو اکسائے۔ جَدِعَ جَدَعًا الرجلُ: کی ناک کٹ جانا، صفت: اَجْدَع مونث جَدْعَاء جمع جُدْع۔ جادَعَ مُجادَعَۃً و جِداعًا ہٗ: کو گالیاں دینا، سے جھگڑا کرنا۔ تَجادَعَا: ایک دوسرے سے جھگڑنا، ایک دوسرے کو گالیاں دینا۔ کہتے ہیں: ترکتُ البلادَ تتجادعُ افاعِیھا: میں نے ملک کو اس حالت میں چھوڑا کہ وہاں کے اشرار ایک دوسرے کے دشمن بنے ہوئے تھے۔ الجَدَعَۃ: کٹنے کے بعد عضو کا بچا ہوا حصہ، کٹنے کی جگہ۔ المِجْداع: عضو کاٹنے کا اوزار۔

۲۔ جَدَعَ جَدْعًا فلانًا: کو محبوس کرنا، قید کرنا۔ — الرجلُ عیالَہٗ: اپنے بال بچوں کے نان نفقہ کو روک لینا۔ جَدَّعَ ہٗ: کسی سے جَدْعًا لکَ کہنا: یعنی کہنا کہ اللہ تعالیٰ تجھ کو عیب دار کرے اور خیر تجھ سے روک دے۔ (مفعول مطلق کی وجہ سے منصوب ہے)۔ جَداعِ (قطام کے وزن پر) سخت سال۔ کہا جاتا ہے: اجحفت بھم جَداعِ: ان کو قحط سالی نے برباد کر دیا۔

۳۔ جَدِعَ جَدَعًا: کی خوراک کا برا ہونا صفت: جَدِع۔ جَدَعَ و جَدَّعَ و اَجْدَعَ الولدَ: بچہ کو بری خوراک دینا۔

○ جَدَعَ جَدْعًا ہٗ: کو کاٹ دینا، قطع کرنا (خصوصاً کسی عضو کو)۔ بِجَدْعِ الانفِ: کسی قیمت پر، بلا لحاظ کسی قربانی کے۔ اَجْدَع: کٹے ہوئے عضو والا۔ جَدَع (= جَذَع) جمع جِدْعان: نوجوان، نوجوان ساتھی، رواوار، دبنگ آدمی۔

جدف ۱۔ جَدَفَ جُدُوفًا الطیرُ: پرندے کا کٹے ہوئے پروں سے اڑنا۔ — الرجلُ: تیز چلتے ہوئے ہاتھ ہلانا۔ جَدَفَ المَلّاحُ السفینۃَ: ملاح کا کشتی کو چپو سے کھینا۔ جَدَّفَ المَلّاحُ: ملاح کا چپو سے ڈونگا چلانا۔ المِجْداف جمع مَجادِیف: چپو۔ مِجْدافا الطیرِ: پرندے کے دونوں بازو۔

۲۔ جَدَفَ جَدْفًا الشیءَ: کو کاٹنا۔ — الظبیُّ: ہرن کا چھوٹے قدم سے چلنا۔ ظِباءٌ جَوادِف: چھوٹے قدموں سے چلنے والی ہرنیاں۔ جُدِفَ علیہ: تنگی میں مبتلا کیا جانا۔ اسی سے ہے: اِنَّہٗ لَمُجَدَّفٌ علیہ العیشُ: وہ تنگی کی زندگی بسر کر رہا ہے۔ مَجْدُوف: کٹا ہوا، چھوٹا، کہا جاتا ہے: رجل مجدوف الیدِ: کٹے ہاتھ والا یا چھوٹے ہاتھ والا۔ ھو مجدوف الازار او القمیص: وہ چھوٹے ازار یا قمیص والا ہے۔ مجدوف الیدین: کنجوس۔

۳۔ جَدَفَ جَدَفاتِ السماءُ بالثلج: آسمان کا برفباری کرنا۔

۴۔ جَدَّفَ: نعمت کی ناشکری کرنا۔ (کہا جاتا ہے: لا تُجَدِّفُوا بنعم اللہ: اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کی ناشکری نہ کرو)۔ — علی اللہ: اللہ تعالیٰ کے متعلق کفر اور توہین آمیز باتیں کرنا۔ التَجْدیف جمع تَجادِیف: اللہ تعالیٰ کے متعلق کفر اور توہین آمیز کلام۔

۵۔ اَجْدَفَ القومُ: چلانا، شور مچانا۔ الجَدَفَۃ: شور وغل، شور شغب۔

۶۔ الجُدافی و الجُدافاء: غنیمت۔

○ جَدَّفَ علی (کسی شخص) پر لعنت بھیجنا، کو بددعا دینا، کرنا۔ — (اللہ تعالیٰ) کی شان میں گستاخی کرنا، کفر بکنا۔ تجدیف: لعنت، بددعا، کلمۂ کفر، دین کی مذمت۔ جَدَفَ و جَدَّفَ ہٗ: (کشتی) چلانا، کھینا، چپو چلانا۔ مِجْداف جمع مَجادِیف: چپو، ناؤ کھینچنے کا ڈنڈا۔

جدل ۱۔ جَدَلَ جُدُولًا الشیءُ: سخت ہونا، مضبوط ہونا، صفت: جَدِل و جَدْل۔ — جَدْلًا و جَدِلَ — جَدَلًا الحَبُّ: دانہ کا خوشہ میں سخت ہونا۔ — الولدُ: بچہ کا قوی اور سخت ہڈی والا ہونا۔ الجَدْل جمع جُدُول (مص): سخت، عضو۔ الجَدْلَۃ: ہاون کا دستہ، ہاون کی موصلی۔ الجَدِیلۃ: رائے کی پختگی۔ الاَجْدَل و الاَجْدَلِیّ جمع اَجادِل: شکرا۔

۲۔ جَدَلَ جَدْلًا الحبلَ: رسی بٹنا۔ جَدَلَ الشَعرَ: بالوں کو گوندھنا۔ الاَجْدَل: بٹا ہوا۔ کہا جاتا ہے: ساعدٌ اَجْدَل: خوبصورت گٹھی ہوئی کلائی۔ الجَدِیل جمع جُدُل: بنی ہوئی رسی۔ جُدُلُ الانسانِ: انسان کے ہاتھ پیر کی کھوکھلی ہڈی۔ الجَدِیلَۃ: طریقہ، (کہا جاتا ہے: عَمِلَ علی جَدِیلَتِہٖ: اس نے اپنے طریقہ پر کام کیا)۔ گندھے ہوئے بال، چوٹی، بالوں کی لٹ۔ جَدالۃُ الخَلْقِ: عضو کی خوبصورتی۔ المَجْدُول: بٹا ہوا، مضبوط بٹا ہوا۔ کہا جاتا ہے: رجل مَجْدُول: مضبوط اور خوبصورت آدمی۔ جَدْلاء جمع جُدْل: مضبوط۔

۳۔ جَدِلَ جَدَلًا الرجلُ: سخت جھگڑالو ہونا۔ جادَلَ جِدالًا و مُجادَلَۃً ہٗ: سے جھگڑنا، جھگڑا کرنا۔ تَجادَلا: ایک دوسرے سے جھگڑا کرنا۔ الجَدَل: جھگڑا، جھگڑے میں مہارت، بحث، بحثا بحثی، مباحثہ، مناقشہ، قیل و قال، مشہور اور مسلمہ مقدمات پر مشتمل قیاس۔ جیسے آپ کہیں: فلان یطوف فی اللیل فھو لصٌّ: چونکہ فلاں شخص رات کو ادھر ادھر پھرتا ہے اس لئے وہ چور ہے۔ الجَدِل و الجَدّال و المِجْدَل و المِجدال: بہت جھگڑالو۔

۴۔ جَدَلَ جَدْلًا و جَدَّلَ ہٗ: کو زمین پر گرا دینا۔ تَجَدَّلَ و انْجَدَلَ: زمین پر گر پڑنا۔ الجَدالَۃ: زمین۔

۵۔ الجَدِیلَۃ: قبیلہ، گوشہ۔ المِجْدَل جمع مَجادِل: محل۔ المَجْدَل: لوگوں کی جماعت۔ الجَدْوَل و الجِدْوَل جمع جَداوِل: چھوٹی نہر، راجباہا۔ منطقی قضیوں کی شکل جیسے حساب میں جدول الضرب (پہاڑہ) کہا جاتا ہے: استقام جدول القوم: قوم کا کام انتظام پذیر ہوا۔

○ جَدَلَ جَدْلًا ہٗ: (رسی) کو مضبوط بٹنا، مضبوط کرنا،

پھیلانا، (بالوں) کو گوندھنا، (کی) چوٹی یا چٹیا کرنا۔

جَدَّلَ ہ: کو گوندھنا، (ڈورے) بٹنا، ڈوری لگانا۔

جَادَلَ ہ: سے جھگڑنا، سے حجت کرنا، بحث کرنا، تکرار کرنا، نوک جھوک کرنا، بحث وتمحیص کرنا، کٹ حجتی کرنا، مباحثہ کرنا، استدلال کرنا۔ — فی: پر مناظرہ کرنا، کو زیر بحث لانا، پر اعتراض کرنا، کے خلاف دلیل پیش کرنا۔ تَجَادَلَ: جھگڑا کرنا، مناظرہ کرنا، مباحثہ میں حصہ لینا۔ جَدَل: جھگڑا، حجت، مناظرہ، استدلال، بحث مباحثہ، نزاع، بحث۔ فَرَضَ جَدَلاً: بحث کی خاطر فرض کرنا، بحث کی بنیاد کے طور پر تجویز کرنا۔

جَدَلی: نزاعی، تکراری، متنازع فیہ، حجتی، جھگڑالو، مناظرہ پسند، بحث کرنے والا، تکرار کرنے والا۔

جَدَّال و مِجدال: حجتی، بحث کرنے والا، جھگڑالو، مناظرہ پسند، منطق چھانٹنے والا، منطقی، بحث کا شوقین۔ مِجْدَل جمع مَجَادِل: فرش کا پتھر، پتھر کا فرش، فرش کرنے کے لئے پتھر کی سلیں۔ جِدَال و مُجَادَلَة جمع مجادلات بمعنی جَدَل۔ لا یَقْبَلُ الجدال: ناقابل تردید، حتمی، یقینی۔ لاجدالَ و بلا جِدَالٍ: یقینی طور پر، ناقابل تردید طور پر، حتمی طور پر، یقیناً۔ مَجْدُول: مضبوطی سے بٹا ہوا، گوندھا ہوا، چٹیا کیا ہوا، گندھے ہوئے گیسو، پتلی، لمبی، خوش ترتیب اور خوشنما (ٹانگ وغیرہ)۔ مُجَادِل: شریک نزاع، جھگڑے میں حصہ لینے والا، جھگڑے میں حریف یا مخالف۔ جَدْوَل جمع جَدَاوِل: ندی، آبجو، نالہ؛ کالم، فہرست، فوجی فرائض کی فہرست، فہرست مضامین، نقشہ، گوشوارہ، فرد۔ جدولِ دِرَاسِیّ: نصاب تعلیم۔ جدولُ البورصة: سٹاک لسٹ۔ خارجَ جدول البورصة: غیر مذکور (صرافہ)۔ جَدْوَلُ الأعمال: ایجنڈا، کام کا پروگرام۔

جدم: جَدَم جَدَمًا تِ النخلةُ: کھجور کے درخت کا پھل دار ہو کر خشک ہو جانا صفت جَادِم۔ — ہ فَانْجَدَمَ: کو کاٹنا، کاٹ جانا۔ الجَدَم: گھٹیا درجے کے لوگ۔ الجَدَمَة: پست قد آدمی۔ — و الجُدامَة: وہ بالیاں جو پہلی بار گاہنے میں نہ ٹوٹیں۔

جدا: اجدَا جَدْوًا علیه: کو عطیہ دینا۔ — و اِجْتَدَی و اِسْتَجْدَی فلانًا: سے اپنی حاجت طلب کرنا، سے عطیہ مانگنا۔ أَجْدَى إِجْدَاءً: عطیہ پانا۔ — فلانًا: کو عطیہ دینا۔ اِجْتَدَی ہ: کو عطیہ دینا۔ الجَدِيّ: سخی، فیاض۔ الجَدا و الجَدْوَى: عطیہ۔ الجَدَاء: عطاء۔ الجَادِي: عطیہ کا سائل، عطیہ دینے والا۔

۲ أَجْدَى إِجْدَاءُ الأمرُ: نفع دینا، مفید ہونا۔ کہتے ہیں: مایُجدی عنك هذا: تم کو یہ نفع نہیں بخشے گا، فائدہ نہ دے گا۔ الجَدَاء: نفع۔ کہا جاتا ہے فلانٌ قلیل الجداء عنك: فلاں شخص تمہیں کوئی فائدہ نہیں دے گا۔ الأجدی: زیادہ نفع بخش۔ الجدا: عام بارش۔

۳ الجَدْوَة جمع جَدْو: گلہ، ریوڑ۔ الجَادِيّ (ن): زعفران۔

○ جَدَا جَدْوًا علی: کو عطیہ دینا، تحفہ دینا۔ اجدی علی ب: کو بطور عطیہ کچھ دینا، کو کوئی چیز دینا۔ أَجْدَى: کارآمد ہونا، نفع بخش ہونا۔ أَجْدَى نفعًا: کارآمد ہونا۔ هذا لا یُجدیك: یہ تمہاری مدد نہیں کرے گا، یہ تمہارے کام نہیں آئے گا۔ مایجدی عنك هذا: یہ تمہارے کام نہیں آئے گا۔ لایُجدی فتیلاً، لا یُغنی فتیلاً: یہ کسی کام کا نہیں۔ اِسْتَجْدَى: خیرات مانگنا۔ — ہ ہ: سے کچھ مانگنا۔ — ہ: کی التجا کرنا۔ جداء عن: کے لئے نفع، فائدہ۔ جَدْوَى: تحفہ، فائدہ، نفع۔ بلا جَدْوَى و علی غیر جَدْوَى: بےکار، فضول، ناکارہ، لاحاصل، بے اثر، بے نتیجہ۔ أَجْدَى: زیادہ مفید، زیادہ سودمند۔

جدی: جَدِي جَدْیًا: عطیہ مانگنا۔ أَجْدَى إِجْدَاءً الجرحُ: زخم کا بہنا۔ الجَدْی جمع أَجْدٍ و جِدَاء و جدیان (ح): پہلے سال کا بکری کا بچہ (فک) قطب کے پاس کا ایک ستارہ جس سے قبلہ کی شناخت کی جاتی ہے۔ اسے جدی الفرقد بھی کہتے ہیں۔ آسمان کے ایک برج کا نام جو برج دلو سے متصل ہے۔ الجَدْیَة جمع جَدًی و جَدَیَات: زین یا پالان کے نیچے کی گدی۔ یہ جَدْیَتَان ہوئے۔

○ الجَدْی: شمالی ستارہ جَدْی جمع جداء و جدیان: بکری کا بچہ، برج جدی، دسواں برج۔

جذ: اجَذَّ ہ جَذًّا فانجذّ: کو کاٹنا یا توڑنا جس کے نتیجہ میں اس کا کٹ جانا، ٹوٹ جانا۔ تَجَذَّذَ: ٹکڑے ٹکڑے ہو جانا۔ الجِذّ جمع جُذاذ: کٹی ہوئی یا ٹوٹی ہوئی چیز کا چھوٹا ٹکڑا۔ آپ کہتے ہیں تُرِثُ إلى الصنم فکسرتُه أجذاذًا: میں بت کی طرف سمٹا اور اس کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیئے۔ الجُذَّة: ٹکڑا۔ الجُذاذ و الجَذاذ و الجِذاذ: ٹکڑے ٹکڑے کیا ہوا، ٹکڑے ٹکڑے کی ہوئی چیز، سونے کا ڈلا۔ الجذاذ و الجذاذة: ہر شے کی زیادتی۔ کہا جاتا ہے جَذاذتُه علیه كذا: وہ اس سے اس قدر زیادہ ہے۔ الأجَذّ مونث جَذّاء: ٹوٹا ہوا۔ الجُذاذات: کٹی ہوئی شے کے چھوٹے یا باریک ٹکڑے، ریزے۔ کہا جاتا ہے: عندی جُذاذاتٌ من الفضّة: میرے پاس چاندی کے ریزے ہیں۔

۲ جَذَّ جَذًّا فی سیره: تیز تیز قدم چلنا۔ جَذَّذَ: قوم سے اپنی پیروی چاہنا مگر کسی کا اس کی پیروی نہ کرنا۔

○ جَذَّ جَذًّا ہ: کو کاٹ ڈالنا، کاٹنا، کترنا، تراشنا۔ جُذَاذَة جمع جُذَاذات: کاغذ کا پرزہ (slip of paper) جُذَاذَات: چھوٹے چھوٹے ٹکڑے، چیتھڑے، پرزے، دھجیاں، ٹکڑے، کترنیں، ردی، بےکار چیزیں، ٹوٹی پھوٹی چیزیں، تراشے۔

جذب: اجَذَبَ جَذْبًا و اِجْتَذَبَ ہ الیه فانْجَذَبَ: کو اپنی طرف کھینچنا، تو اس کا کھنچا جانا۔ جَاذَبَ ہ و تجاذبا الشیءَ: کسی چیز کے بارے میں کشمکش کرنا، کسی چیز کے بارے میں باہم کشمکش کرنا۔ جَذاب: موت کا اسم علم۔ الجَذَّابَة: چھوٹی چڑیوں کا شکار کرنے کے لئے بالوں کا پھندا۔ الجَاذِبِیَّة (ف): کشش کی طاقت، قوت، قوت کشش۔ جاذبية الارض: زمین کی قوت کشش۔ جَاذِبیةُ الجمال: حسن کی قوت کشش (مجازاً)

۲ جَذَبَ الشهرُ: مہینہ کا زیادہ حصہ گزر جانا۔ اِنْجَذَبَ فی السیر: تیز چلنا، دور تک چلے جانا۔ کہا جاتا ہے اِنْجَذَبَ بهم السیرُ: وہ دور تک چلے گئے۔ الجَذْبَة: دور کی مسافت۔ کہا جاتا ہے بینه و بین المنزل جَذْبَةٌ: اس کے اور گھر کے درمیان لمبی مسافت ہے۔

۳ جَذَبَتِ الناقةُ: اونٹنی کا دودھ کم ہونا۔ — المهرَ عن اُمّه: بچھیرے کا دودھ چھڑانا۔ تَجَذَّبَ اللبنَ: دودھ پینا۔ الجَاذِب جمع جَوَاذِب و جِذَاب (فا): کم دودھ والی اونٹنی۔

○ جَذَبَ جَذْبًا ہ: کو کھینچنا، کوشش کرنا، گرویدہ کرنا، متوجہ کرنا، کو کھینچ کر نکالنا، تلوار وغیرہ نکالنا۔ — ہ: کی توجہ مبذول کرنا، کے لئے دلکش ہونا، کو پسند آنا، مرغوب ہونا، کے لئے دلکش ثابت ہونا، کو موہنا، لبھانا، رجھانا، گرویدہ کرنا، فریفتہ کرنا، شیفتہ کرنا، پر جادو کرنا، کو مسحور کرنا، للچانا، سبز باغ دکھانا۔ — ہ الیه: کو اپنے ساتھ ملا لینا، کو ہم نوا بنا لینا۔ جَاذَبَ ہ ہ: سے کسی چیز کو کھینچنے وغیرہ میں آگے بڑھنے کی کوشش کرنا۔ جاذَبَهُ الحبلَ: سے مقابلہ کرنا (رسہ کشی میں)۔ کسی سے مقابلہ کرنے کے قابل ہونا، کے معیار پر پورا اترنا، کا مدمقابل یا حریف ہونا، کا جوڑ ہونا۔ جاذَبَهُ الکلامَ یا جاذَبَهُ حدیثًا یا جاذَبَهُ اطرافَ الحدیث: اس نے اسے گفتگو میں مشغول کیا، اسے مباحثہ میں مصروف رکھا۔

جَاذَبَهٗ اطراف الحَضَارَۃ: سے ثقافت میں مقابلہ کرنا۔ تَجَاذَبَ ہ: کو آگے پیچھے کھینچنا۔ ___ ہ/ ہا: کو جیتنے کی کوشش کرنا۔ ___ ایک دوسرے کو کشش کرنا۔ تجاذبوا اطراف الحدیث: وہ گفتگو میں غرق تھے، وہ آپس میں گفتگو کر رہے تھے۔ اِنْجَذَبَ: کھینچا جانا، کشش کیا جانا۔ ___ اِلی: کی طرف کھنچے چلا جانا، کی طرف جھکنا، مائل ہونا۔ اِجْتَذَبَ ہ/ ہا الیہ: کو اپنی طرف کشش کرنا۔ ___ ہ: کو للچانا، سبز باغ دکھانا، موہ لینا، لبھانا، ورغلانا، پھسلا کر لیجانا۔ ___ ہ الیہ: کو اپنے ساتھ ملا لینا، کو ہمنوا بنا لینا۔ ___ ہ: سگرٹ وغیرہ کے کش لینا۔ جَذْب: کشش، دلکشی، دل چسپی، ورغلاہٹ، دل فریبی، لبھانا۔ اَخَذَ جَذْبًا: چھیننا، طاقت سے لینا۔ الجَذْبُ الجنسی: جنسی کشش (sex appeal)۔ جَذَّاب: دل کش، دل ربا، گرویدہ کرنے والا، جاذب، مقناطیسی (مجازاً)، کسی جگہ سے ہوا خارج کرنا تاکہ کوئی اور چیز اندر لائی جا سکے suction۔ ایسے عمل کے متعلق مشغول رکھنے والا، دل فریب، دلربا، موہنا، اپنی طرف توجہ مبذول کروائے رکھنے والا۔ اَجْذَب: زیادہ دلکش، زیادہ دل فریب، زیادہ موہنا۔ انجذاب: کشش، رغبت، میلان، رجحان۔ جاذب: دلکش، دل ربا، گرویدہ کرنیوالا، جاذب، مقناطیسی (مجازاً)، مشغول رکھنے والا، دل فریب، موہنا، اپنی طرف توجہ مبذول کرائے رکھنے والا۔ اجتذاب: کشش، ورغلاہٹ، پر کشش شئے۔ جاذِبِیَّة: کشش، کشش ثقل، دلفریبی، دلکشی، دلربائی، دلبری، دل آویزی، جذب و کشش، سخت کشش، مقناطیسیت (مجازاً)، ورغلاہٹ۔ جاذبیة الثقل: کشش کی قوت۔ جاذبیة مغنطیسیّة: مقناطیسی قوت، مقناطیسیت۔ جَاذِبِیَّةُ الجنس: جنسی کشش۔ مَجْذُوب: کشش کیا ہوا، گرویدہ، لبھایا ہوا، پاگل، سودائی، دیوانہ، مخبوط الحواس، جمع مجاذیب۔ مستشفی المجاذیب: دماغی امراض کا شفاخانہ، پاگل خانہ۔ مُتَجَاذِب: باہمی دلکش، غیر منفک، لاینفک، جدا نہ ہو سکنے والا۔ مُنْجَذِب: کشش کیا ہوا۔ ___ اِلی: کی طرف مائل، کی طرف میلان رکھنے والا۔

جذر: ۱- جَذَرَ جَذْرًا ہ: کو کاٹنا۔ ___ ہ: کو جڑ سے اکھیڑنا۔ جَذَّرَ و اَجْذَرَ ہ: کو جڑ سے اکھیڑنا۔ انجذر: جڑ سے اکھڑ جانا۔ الجِذر و الجَذر جمع جُذُور: جڑ، اصل۔ جذرُ النبات (ز): پودے کی جڑ۔

۲- جَذَّرَ العَدَدَ (ع ا): عدد کا جذر حاصل کرنا۔ الجِذر و الجَذْر (ع ح): خود میں ضرب دیا ہوا عدد مثلاً دس سو کا جذر ہے، کیونکہ دس کو اس سے ضرب دی جائے تو حاصل ضرب سو ہوتا ہے۔ المَجْذُور (ع ح): جذر کا حاصل ضرب، چنانچہ مائة (سو) دس کا مجذور (حاصل ضرب) ہے۔

۳- الجذر من البقرة: گائے کا سینگ۔ الجَوْذَر و الجُوذُر و الجُوذَر جمع جَوَاذِر و جَآذِر (ح): نیل گائے کا بچہ۔ المُجَذَّر: بہت پستہ قد۔ الجذرِیَّة: وہ دانت جو رباعیہ کے بعد ہو۔

○ جَذَرَ جَذْرًا ہ: کو جڑ سے اکھیڑنا۔ جَذَّرَ ہ: کو جڑ سے اکھیڑنا۔ ___ ہ: (عدد) سے جذر نکالنا۔ ___: جڑ پکڑنا۔ جِذْر و جَذْر جمع جُذُور: جڑ۔ جذر (ریاضی) تنہ، ڈنڈی، بنیاد، نچلا سرا جمع اَجْذار: رسید بک وغیرہ کی پرت جو اپنے پاس رکھی جاتی ہے، بچا ہوا ٹکڑا۔ جذر تربیعی: جذر۔ وہ عدد جس کا جز مربع ہوتا ہے۔ جَذْرِی: جذر کا، بنیادی جزری (الجبرا)۔ تَجْذِیر: ارتقاء، جذر نکالنے کا عمل۔

جذع: ۱- جَذَعَ جَذْعًا الدابة: جانور کو بغیر چارہ کے روکے رکھنا۔ ___ بَیْنَ البَعِیرَیْن: دو اونٹوں کو ایک رسی میں باندھنا۔

۲- جَذَعَ مَذَعَ (مبنی بر فتح علیحدگی و جدائی کا اظہار کرنے کے لئے) کہا جاتا ہے: ذهبوا جَذَعَ مَذَعَ (ذَهَبُوا مُتَفَرِّقِین): وہ جدا جدا چلے گئے۔

۳- الجِذْع جمع جُذُوع و اَجْذَاع (ز): کھجور کے درخت کا تنہ۔ جِذْعُ الانسان: انسان کا دھڑ۔ الجَذَع جمع جِذَاع و جُذْعَان من البهائم: چھوٹا جانور۔ (جُذْعَانُ الجبال: چھوٹے پہاڑ)۔ نوجوان۔ کہا جاتا ہے: فلان فی هذا الامر جَذَعٌ: فلاں شخص اس معاملہ میں نو آموز ہے۔ اعدتُ الامرَ جَذَعًا: میں نے اس کام کو از سر نو کیا۔ المُجْذَع و المُجَذَّع: بے اصل اور بے ثبات شئے۔

○ جَذَع جمع جُذْعان: نوجوان، نیا، ابتدائی، ابتدائی منزل میں۔ عادت الحربُ جَذَعَةً: جنگ دوبارہ شروع ہوگئی، پھر سے بھڑک اٹھی۔ اَعَادَ الأمرَ جَذَعًا: اس نے معاملہ کو دوبارہ شروع کیا، وہ پہلی حیثیت کی طرف لوٹ آیا۔ جِذْع جمع اَجْذَاع و جُذُوع: تنا، دھڑ، اصلی حصہ، ٹھونٹھ، ٹنڈ (درخت کا) ٹھنٹھ، جسم کا دھڑ۔ جِذْعِی: تنہ کا، تنے کا۔

جذف: ۱- جَذَفَ جَذْفًا الطائرُ: پرندہ کا تیز اڑنا۔ أَجْذَفَ الطائر: پرندہ کا تیز اڑنا۔ ___ القارب: ڈونگے کو چپو سے کھینا۔ جَذَفَ القارب: ڈونگے کو چپو سے کھینا۔ تَجَذَّفَ فی مشیہ: تیز چلنا۔ المِجذاف: چپو۔

۲- جَذَفَ و أَجْذَفَتِ المرأةُ: عورت کا چھوٹے قدم سے چلنا۔

۳- جَذَفَ جَذْفَ الشیءَ: کو کاٹنا۔

جذل: ۱- جَذِلَ جَذَلاً و اِجْتَذَلَ: خوش ہونا۔ صفت جَذِل و جَذْلان جمع جُذْلان مؤنث: جَذِلَة و جَذْلَی۔ أَجْذَلَ ہ: کو خوش کرنا۔

۲- جَذَلَ جُذُولاً و اِسْتَجْذَلَ: سیدھا کھڑا ہونا۔ الجِذْل جمع أَجْذَال و جُذُول و جِذَال و جِذَوْلَة: درخت کا ٹھنٹھ (کہا جاتا ہے: عاد الشیءُ الی جِذْلِه: چیز اپنی اصل پر لوٹ آئی) خارشی اونٹ کے بدن رگڑنے کیلئے کھڑا کیا گیا لکڑی کا کندہ۔ تصغیر: جُذَیل۔ انا جُذَیْلُها المحکک: میں تجربہ کار اور واقف کار ہوں۔ هو جِذْلُ مال: وہ مال کا بہتر منتظم ہے۔

۳- تَجَاذَلَ القومُ: باہم کینہ رکھنا، باہم دشمنی رکھنا۔

○ جِذْل جمع أَجْذَال و جُذُول: (درخت کا) ٹھنٹ۔ جُذَیل: لکڑی کا کھمبا جس پر اونٹ اپنے جسم رگڑتے ہیں۔ جَذَل: خوشی، دل لگی، چہل، خوش طبعی، ترنگ، خوش دلی، زندہ دلی، بہتات، ریل پیل۔ جَذِل جمع جُذْلان: خوش، مسرور، شادان، مگن، چنچل، زندہ دل، خوش دل، خوشی کا، روح پرور، شاد، بہت خوش، زندہ دلانہ۔ جَذْلان: بمعنی جَذِل۔

جذم: ۱- جَذَمَ جَذْمًا و جَذَّمَ ہ فانْجَذَمَ و تَجَذَّمَ: کو جلدی سے کاٹنا اور اس کا کٹ جانا۔ صفت: جذیم و اَجْذَم۔ جَذِمَ جَذَمًا: کٹے ہوئے ہاتھ یا کٹی ہوئی انگلیوں والا ہونا۔ جُذِمَ: کوڑھی ہونا۔ صفت: اَجْذَم و مَجْذُوم و مُجَذَّم۔ اَجْذَمَ یَدَہ: کا ہاتھ کاٹنا۔ الجِذم و الجَذم جمع جُذُوم و اَجْذَام: جڑ، تنہ۔ الجُذْمَة: ٹکڑا۔ الجَذَمَة و الجَزَمَة: وہ جگہ جہاں سے ہاتھ کٹا ہو۔ الجُذْمَة: ٹکڑا، چابک۔ الجُذام (طب): کوڑھ۔ الجُزَامَة: کٹی ہوئی کھیتی کا بقیہ حصہ۔ الأَجْذَم جمع جَذْمَی و جَذْمَاء: کٹے ہوئے ہاتھ والا یا کٹی ہوئی انگلیوں والا۔ کہا جاتا ہے: هو أَجْذَمُ الحُجَّة: اس کے پاس نہ تو دلیل ہے نہ قوت گوئی و بیان۔ المِجْذَام و المِجْذَامَة: معاملات میں قطعی اور فوری فیصلہ دینے والا، رشتہ اور دوستی کو جلد ختم کر دینے والا۔ أَجْذَمَ عن الشیء: سے باز رہنا۔ ___ علیه: کا پختہ ارادہ کرنا۔

۳۔ اَجْذَمَ فی سیرہ: تیز چلنا۔

○ جَذَمَ ـجَذْمًا ہ: کو کاٹنا (خصوصاً جسم کا کوئی حصہ)۔ ــــ ہ: گلے کی گلٹی، آنتیں وغیرہ) بذریعہ سرجری نکال دینا، کاٹ دینا۔ جِذْم جمع جُذُوم و اَجْذام: جڑ۔ جُذام: کوڑھ۔ جُذَامَة: (پودوں کے) ٹھنٹھ۔ اَجْذَم جمع جَذْمَی: کوڑھی، جس کے ہاتھ پاؤں کٹے ہوئے ہوں۔ مَجْذُوم: کوڑھی۔

○ جُذْمُور: ٹھنٹھ۔

جذا: جَذَا ـجَذْوًا و جُذُوًّا و اَجْذَی علی الشیء: پر سیدھا کھڑا رہنا۔ تَجَاذَی الحجرَ: پتھر اٹھانا۔ الجَذَاة جمع جَذَاء: بڑے درختوں کی جڑیں۔ الجُذْوَة و الجَذْوَة و الجِذْوَة جمع جُذًی و جِذًی و جِذَاء: دہکتا ہوا انگارہ، جلتی ہوئی چنگاری۔ کہا جاتا ہے۔ فلانٌ جذوۃ شرٍّ: فلاں شخص فساد کی چنگاری ہے۔ شر و فساد کی آگ کو بھڑکاتا ہے۔

جذی: جَذَی ـجَذْيًا و اَجْذَی فلانًا عنه: کو سے روکنا۔ تَجَاذَی تجاذِيًا: کھسک جانا۔ الجِذی و الجذیة من الشجرة: درخت کی جڑ۔

○ جَذْوَة و جِذْوَة و جُذْوَة جمع جِذًی و جُذًی و جِذَاء: جلتی ہوئی لکڑی۔

جرّ: ۱۔ جَرَّ ـجَرًّا ہ و بہ: کو کھینچنا۔ گھسیٹنا۔ ــ الابلَ: اونٹوں کو آہستہ آہستہ ہانکنا۔ جَرَّرَہ و بہ: کو زور سے کھینچنا۔ جَارَّہ رَسَنَهُ: کو چھوڑ دینا کہ جو چاہے کرے، کو اس کی مرضی پر چھوڑ دینا۔ اَجَرَّ الرَّسَنَ: رسی کھینچنا۔ ــ ہ رسنهُ: کو اس کی مرضی پر چھوڑ دینا، کو چھوڑ دینا، جو چاہے کرے۔ ــــ ہ الرمحَ: کو نیزہ مار کر اور زخم میں چھوڑ کر کھینچنا۔ گھسیٹنا۔ اِنْجَرَّ: کھینچا جانا، گھسیٹا جانا۔ اِجْتَرَّ و اِجْدَرَّ الشیءَ: کو کھینچنا۔ اِسْتَجَرَّ الشیءَ: کو کھینچنا۔ ــــ المالَ: کو تھوڑا تھوڑا کر کے لینا۔ ــ لفلان: کا مطیع و فرمانبردار ہونا۔ الجَرّ (مص) اسی سے ہے۔ کَانَ ذلك عام کذا وهلمّ جرًّا إلی الیوم: یہ فلاں سال میں تھا اور آج تک ایسا ہی ہے۔ مفعول مطلق ہونے کی وجہ سے منصوب ہے۔ جس میں عامل محذوف ہے یعنی جُرَّ جَرًّا ہے۔ یا حال ہونے کی وجہ سے منصوب ہے صفت کی تاویل کے ساتھ یعنی هَلُمَّ جارًّا ہے۔ کہا جاتا ہے۔ فعلتُ ذلك من جَرَّاكَ و جَرَّائِكَ و جَرَاكَ و جَرَائك: یہ میں نے تمہاری وجہ سے کیا۔ اور جر و جذب کے معنی سے ماخوذ ہے۔ الجُرَّة جمع جُرَر: ہرن پکڑنے کے لئے لکڑی کا پھندا۔ الجَرَّة جمع جَرّ و جِرَار: جَرَّ کا اسم مرۃ۔ الجِرَّة: کھینچنے کی ہیئت۔ الجَرُور من الآبار: گہرا کنواں۔ ــ من النساء: چلنے سے اپاہج عورت۔ فرسٌ و جملٌ جَرُور: بے قابو گھوڑا اور اونٹ۔ المَجَرّ: پانی بہنے کی جگہ۔ المِجَرّ: موٹا دھاگا جو محور کے گرد گھومنے والی چیز کے گرد لپیٹا جاتا ہے۔ المَجَرَّة (فلك): کہکشاں، عام لوگ اسے دربُ التبّانة کہتے ہیں۔ الجارُور: پانی بہنے کی جگہ، سیلاب سے پیدا شدہ نالہ، چھوٹی صندوقچی جو کھینچ کر کھلے۔ الجَرَّار: بہت کھینچنے والا۔ جَيشٌ جَرَّارٌ: بہت بڑا لشکر، صندوقچی جو کھینچ کر کھلے، (عام زبان میں) الجَرَّارة جمع جَرَّارات (حی): ٹریکٹر۔ ــ (ح): زرد رنگ کا بچھو جو اپنی دم کو گھسیٹ کر چلتا ہے۔

۲۔ جَرَّ و اِجْتَرَّ البعیرُ: اونٹ کا جگالی کرنا۔ اَجَرَّ البعیرُ: اونٹ کا جگالی کرنا۔ الجِرَّة و الجَرَّة: جگالی۔ حیوانٌ مُجْتَرٌّ: جگالی کرنے والا جانور جمع الحیوانات المُجْتَرَّة: جن میں مشہور گائے اور اونٹ ہیں۔

۳۔ جَرَّ ـالکلمةَ: لفظ کو جر کی حرکت دینا یعنی اس کے آخر میں زیر دینا۔ الجَرّ: (زیر (ـِ) ایک قسم کا اعراب خواہ حرکت کی شکل میں یا حرف کی صورت میں۔

۴۔ جَرَّ ـعلی نفسه جَرِیْرَةً: گناہ کا ارتکاب کرنا۔ الجَرِیْرَة: گناہ، جرم۔ کہا جاتا ہے۔ فعلتُ ذلك من جریرتك: میں نے یہ تمہاری وجہ سے کیا۔

۵۔ جَرَّ ـجَرًّا لسانَ الفصیل: اونٹنی یا گائے کے چھوٹے بچے کی زبان چیرنا کہ وہ دودھ نہ چوہنگ سکے۔ اَجَرَّ الفصیل: اونٹنی یا گائے کے چھوٹے بچے کی زبان چیرنا تاکہ وہ دودھ نہ چوہنگ سکے۔ ــــ لسانه: کو بولنے سے روکنا۔

۶۔ اَجَرَّهُ الدَّیْنَ: کو قرض کی ادائیگی میں مہلت دینا۔ جَارَّهُ: کو ٹال مٹول کرنا۔ کہا جاتا ہے۔ جَارَّهُ الدَّیْنَ: اس نے قرض کی ادائیگی میں ٹال مٹول کی۔

۷۔ الجَرّ: گڑھا (جَرُّ الجبل: دامنِ کوہ)، بجو وغیرہ کا بھٹ۔ الجُرَّة جمع جُرَر: غلہ بونے کے لئے سوراخ والا برتن۔ الجَرَّة جمع جَرّ و جِرَار: (مٹی کا) مرتبان، گھڑا۔ بھوبھل میں پکائی ہوئی روٹی۔ الجِرَّة: خانہ بدوش لوگ۔ الجِرّيّ (ح): ایک قسم کی بام مچھلی۔ الجِرِّيَّة و الجِرِّيْئة (ع ا): پرندہ کا پوٹا۔ الجَرَّار: کمہار، گھڑا بنانے یا بیچنے والا۔ الأجَرَّان: انس و جن۔ المَجَرّ: شہتیر (دو دیواروں کے درمیان رکھا ہوا)۔

۸۔ جَرْجَرَ الجملُ: اونٹ کا بلبلانا۔ ــ الماءُ: کے حلق میں پانی کا گڑگڑانا۔ ــ و تَجَرْجَرَ الماءَ: پانی کو غٹ غٹ پینا۔ الجَرْجَر جمع جَرَاجِر: حلق۔ الجَرْجَارَة: چکی۔

۹۔ الجَرْجَر جمع جَرَاجِر: غلہ گاہنے کا آہنی آلہ یا مشین۔ الجِرْجِر و الجَرْجَر: لوبیا، چنا۔ الجَرْجِیر (ن): چشموں یا دلدلوں کے قریب یورپ اور ایشیا کے معتدل حصوں میں پیدا ہونے اور سلاد کے طور پر کھائی جانے والی سبزی کی ایک قسم۔

○ جَرَّ ـجَرًّا ہ: کو کھینچنا، نکالنا، گھسیٹنا، جھٹکا دے کر کھینچنا، رسی باندھ کر کھینچنا، گھسیٹ کر لیجانا، جال ڈال کر اوپر کھینچنا، پیچھے گھسیٹنا، پیچھے گھسیٹتے ہوئے چلنا۔ ــــ ہ/ہ: کو کھینچنا، گھسیٹنا۔ ــ ہ علی: (چیک کسی بنک کے نام) کاٹنا، کو کے اوپر گرانا۔ ــ إلی: پر منتج ہونا، کا باعث ہونا۔ ــــ ہ علی: کسی برائی کا کسی کے لئے قدرتی نتیجہ ہونا۔ جَرَّ جریرة علی: کے خلاف کسی جرم کا ارتکاب کرنا، سخت توہین کا مرتکب ہونا۔ جَرَّ قیودًا: بیڑیاں پہن لینا۔ جَرَّ النارَ إلی قُرْصِه: اپنے لئے فوائد حاصل کرنا، اپنا گھر بھرنا۔ لا یَجُرُّ لسانه بکلمة: وہ اپنے ہونٹوں سے کوئی بات نکلنے نہیں دے گا۔ اَجَرَّ: جگالی کرنا۔ اِنْجَرَّ: جر کا مجہول کا صیغہ۔ (نیز) ہانکا جانا، بہا لیجایا جانا، بہہ جانا، بہے چلے جانا۔ اِنْجَرَّ إلی الوَرَاء: ہٹ جانا، پیچھے ہٹنا، کا شکار ہونا۔ اِجْتَرَّ: جگالی کرنا۔ اِجْتَرَّ آلامَهُ: اپنی تکلیفوں کے بارے میں دیر تک غور کرنا۔ جَرّ: کھینچنا، گاڑیوں کو کھینچنا، گھسیٹنا، گھسیٹ کر لیجانا، باعث ہونا، سبب ہونا، وجود یا عمل میں لانا، حالت جری۔ حرف الجر: حرف جار۔ و هَلُمَّ جَرًّا: وغیرہ وغیرہ، و قِس علی هذا، الخ۔ جَرَّة جمع جِرار: (مٹی کا) مرتبان، گھڑا۔ جَرَّة و جُرَّة: نشان، لیک (گاڑی کی چھوڑی ہوئی) لیک۔ بِجَرَّةِ قلمٍ: بیک جنبش قلم۔ جِرَّة: جگالی۔ مِن جَرَیَّ: کی وجہ سے۔ من جَرَّاك: تمہاری وجہ سے، تمہاری خاطر۔ مِن جَرَّاءِ: کی وجہ سے، کے باعث۔ من جراءِ ان: چونکہ، کی وجہ سے، کے باعث۔ من جراءِ ان: چونکہ، کی وجہ سے، کے باعث۔ جَرَّار: (لشکر) جرار، بہت بڑا، بہت ہی بڑا کمہار، گل ساز۔ (جمع جَرَّارات): ٹریکٹر، ٹگ (ٹگ بوٹ) دھانی ٹگ، ٹو لانچ۔ towing launch۔ جَارُور جمع جَوَارِیر: (میز وغیرہ) کی دراز۔ جَارُورَة: جیلی، کریدنی (اوزار)۔ جَرِیْرَة جمع جَرَائِر: گناہ، قصور، خطا، جرم، خلاف ورزی، انتہائی ظلم، سخت توہین۔ مِن جَرِیْرَةِ: کی وجہ سے، کے

باعث۔ جَرّارَہ جمع جَرّارات: ایک قسم کا بچھو، ٹریکٹر۔ مِجَرّ: آثار، مَجَرَّۃ: کہکشاں۔ اِنْجِرارِیۃ: گاڑی وغیرہ کی کھنچائی کی اجرت۔ مَجْرُوْر: کھینچا ہوا، گھسیٹا ہوا، لوکیا ہوا، حرف جس پر زیر ہو۔ (جمع مجاریر) نالی، گندہ نالہ، بدرو۔ مَجاریر: گندے نالے، بدرو، گندے پانی کی نالیوں کا نظام۔ مُجْتَرّ: جگالی کرنے والا، جگالی کرنے والا جانور۔

جرؤ: ۱۔ جَرُؤَ ـُجُراءَۃً و جُرْأَۃً و جُراۃً و جَرائِیۃً علیہ: پر دلیر ہونا، جرأت کرنا۔ صفت: جَرِیٔ۔ جَرَّأَہٗ تَجْرِیئًا فَاجْتَرَأ: کو پر جرأت دلانا تو اس کا جرأت کرنا۔ اِسْتَجْرَأ: بناوٹی دلیر بننا، جھوٹ موٹ دلیری دکھانا۔ جَرِیٔ جمع أَجْراء و أَجْرِیاء: دلیر، جرأت مند۔ الجَرِیئۃ جمع جَرائِی: درندوں کے شکار کرنے کا مکان۔

۲۔ الجَرِیئۃ (ع ا): پوٹا، حلق۔

○ جَرُؤَ ـُجُرْأَۃً و جَراءَۃً علی: کی جرأت کرنا، کو خطرے میں ڈالنا، کا خطرہ مول لینا، کو کہنے یا پیش کرنے کی جسارت کرنا، ـــ (علی/أن): کو کرنے کا خطرہ مول لینا، ـــ علی: کی ہمت رکھنا۔ تَجَرَّأَ: بہادر، نڈر یا بے باک ہونا، خطرے میں کود جانے والا ہونا۔ جَرَّأَہ علی: کو کی جرأت دلانا، کی پر ہمت بڑھانا۔ تَجَرَّأَ علی: بمعنی جَرُؤَ علی۔ اِجْتَرَأ: خطرے میں کود جانے والا ہونا، بہادر، نڈر یا بے باک ہونا۔ ـــ علی: کے ساتھ نڈر ہو جانا، کی ہمت کرنا، کو کرنے کی جسارت کرنا۔ جَرِیٔ جمع أَجْرِیاء: بہادر، جرأت مند، دلاور، باہمت (علی وب: میں)، گستاخ، دلیر، بہادر، نڈر، بے باک، غیر محتاط، جیالا، بے وقوف۔ جُرْأَۃ و جُراءَۃ: ہمت، بہادری، بے باکی، گستاخی۔ مُجْتَرِیٔ: بہادر، گستاخ۔

○ جَراج جمع جَراجات: گیراج۔

○ جَرام: گرام۔

○ جَرانِیت: گرینیٹ (ایک عمارتی پتھر)۔ جَرانِیتی: گرینیٹی، عمارتی پتھر کا۔

جرب: ۱۔ جَرِبَ ـَجَرَبًا (طب): کھجلی والا ہونا، کو کھجلی لگنا، صفت: جَرِب و جَرْبان و أَجْرَب جمع جِراب و جَرْبَی و أَجارِب و جُرْب۔ أَجْرَبَ القومُ: لوگوں کے اونٹوں میں کھجلی کی بیماری کا پھیل جانا۔ ـــ ہ: کو کھجلی کی بیماری میں مبتلا کرنا۔ الجَرَب (طب): کھجلی کی بیماری۔ الجَرْباء: اجرب کا مؤنث: خارش کی بیماری میں مبتلا عورت، ستاروں بھرا آسمان۔

۲۔ جَرِبَ ـَجَرَبًا السیفُ: تلوار کا زنگ آلود ہونا۔ الجَرَب: تلوار کا زنگ۔

۳۔ جَرِبَ ـَجَرَبًا الرجلُ: ہلاکت زدہ زمین والا ہونا۔ الجَرْباء: قحط زدہ زمین۔

۴۔ جَرَّبَ تَجْرِیبًا و تَجْرِبَۃً ہ: کو آزمانا، کا تجربہ کرنا، کا امتحان لینا۔ المُجَرَّب: آزمودہ، امتحان لیا ہوا۔ دراھِمُ مُجَرَّبَۃٌ: کھرے درہم۔

۵۔ الجَرَب: عیب، برائی۔ الجُراب: سامان سے خالی کشتی۔ الجِراب جمع أَجْرِبَۃ و جُرُب و جُرْب: تلوار کا میان، چمڑے کا برتن، کنویں کا جوف، خصیوں کی تھیلی۔ الجَرَبَّۃ: سخت و تند آدمیوں وغیرہ کا گروہ، کھاؤ اور نکمے اہل و عیال۔ الجِرْبیاء: شمالی ہوا یا اس کی ٹھنڈ۔ الجِرِبّان و الجُرُبّان من السیف: میان، پرتلہ، دھار (فارسی لفظ)۔ ـــ من القمیص: گریبان۔

۶۔ جَرْبارۃ (ن): لمبے تنے کا جنوبی افریقہ کا ایک پودہ۔ موسم سرما میں پھول لگتے ہیں، حال ہی میں اس کی کاشت شروع ہوئی، برف پڑنے والے ملکوں میں زندہ نہیں رہتا۔

۷۔ جَرَبِیَّۃ (ن): ایک پھولدار پودا جو یورپ ایشیا خصوصاً بحر ابیض متوسط کے علاقوں میں پایا جاتا ہے۔

۸۔ جَوْرَبَ ہ فتَجَوْرَب: کو جرابیں پہنانا تو اس کا جرابیں پہن لینا۔ الجَوْرَب جمع جَوارِب و جَوارِبَۃ: جراب۔

○ جَرِبَ ـَجَرَبًا: خارش والا ہونا، کھجلی والا ہونا، (رنگ) اڑ جانا، پھیکا پڑنا، ماند پڑنا۔ جَرَّبَ ہ: کو آزمانا، جانچنا، کا تجربہ کرنا، کو تجربتاً استعمال کرنا، کی کوشش کرنا، کا نمونہ دیکھنا، کی مشق کرنا، دہرانا، کو بار بار یا باقاعدگی سے کرنا، کی کوشش کرنا۔ ـــ ہ: کو جانچنا، کی آزمائش کرنا، کا تجربہ کرنا، کو آزمانا، آزما کر دیکھنا، کوشش کرنا۔ جَرَّبَ نَفْسَہٗ فی: کو استعمال کرنے کی کوشش کرنا۔ جَرَّبَ الأَیّام: تجربات اکٹھے کرنا۔ جَرَب: خارش، کھجلی۔ جَرِب: خارش والا، کھجلی والا، خارشتی۔ أَجْرَب مونث جَرْباء جمع جُرْب و جَرْبان: کھجلی والا، خارش والا، خارشتی۔ جِراب جمع أَجْرِبَۃ و جُرُب: تھیلا، سفری تھیلا، سفری بیگ، جھولا، بقچہ، خصیوں کی تھیلی، کیس، ڈھکنا، پوش، پوشش، میان، نیام۔ جُراب جمع جُرابات: جراب، موزہ، پائتابہ۔ جَرِیب: قابل کاشت قطعہ زمین۔ تَجْرِبَۃ جمع تَجارِب: پرکھ، امتحان، جانچ، ذریعہ آزمائش، آزمائش، تجربہ، آزمائشی معائنہ، ہر دل عزیزی، وغیرہ دیکھنے کا تجربہ، کوشش، مشق، عمل، سائنسی تجربہ، آفت، ایذا، ترغیب، تحریص، حرص کا پھندا، ـــ و تَجْرِبَۃٌ مَطْبَعِیَّۃ: پروف، گیلی پروف۔ تَجْرِیب: آزمائش، پرکھ، جانچ، امتحان، تجربہ تکلیف، ایذاء، تحریص، ترغیب۔ تَجْرِیبِیّ: تجربہ کا، پرکھ کا، آزمائش کا، جانچ کا، تجرباتی، تجربہ پر مبنی، علمی، تجرباتی، علم النفس التجریبی: تجرباتی نفسیات یا علم النفس۔ تَجْرِیبیۃ: تجربہ کاری، تجربیت۔ مُجَرِّب: تجرباتی، امتحان لینے والا، تجربہ کرنے والا، محرک، لالچ دینے والا۔ مُجَرَّب: آزمودہ، تجربہ کیا ہوا، تجربہ سے ثابت شدہ بامسلمہ قرار دیا ہوا، زمانہ کا آزمایا ہوا، تجربہ کار، پختہ کار، تجربہ کار بنایا ہوا۔

○ جُرْبُز جمع جَرابِزَۃ: ٹھگ، پاکھنڈی، بہروپیا، دھوکے باز فریبی۔ جَرْبَذَۃ (نیز جَرْبَزَۃ): دھوکا، فریب ٹھگی، چال، حیلہ سازی، دھوکہ دہی، دغابازی۔

○ جَرْبُوع (= یَرْبُوع) جَرابیع: چوہے کے مانند ایک جانور جسکی اگلی ٹانگیں چھوٹی اور پچھلی لمبی اور دم طویل ہوتی ہے۔

○ جَرْبَنْدِیۃ (اور جَرابَنْدِیَّۃ): جھولا، بقچہ۔

جرث: ۱۔ الجِرِّیث (ح): ایک قسم کی مچھلی۔

۲۔ تَجَرْثَمَ: اوپر سے نیچے گر کر کانپتے ہوئے اکٹھا ہونا اور سکڑ جانا۔ اِجْرَنْثَمَ: اپنی جگہ جمے رہنا، اوپر سے نیچے گر کر کانپتے ہوئے اکٹھا ہونا اور سکڑ جانا۔ الجُرْثُوم و الجُرْثُومَۃ جمع جَراثِیم من الشیء: جڑ، درخت کی جڑ میں جمع شدہ مٹی۔ (جُرْثُومۃُ النمل: چیونٹیوں کی بستی)۔ جراثیم، جرثومہ، بہت چھوٹے چھوٹے کیڑے microbe۔

○ جُرْثُوم، جُرْثُومَۃ جمع جَراثِیم: جڑ، اصل، جرثومہ، جراثیم (germ)، microbe, bacteria, bacillus۔

جرج: جَرِجَ ـَجَرَجًا الرجلُ: سخت زمین پر چلنا۔ ـــ الخاتمُ فی اصبعہ: کی انگلی میں انگوٹھی کا ڈھیلا ہونا۔ صفت: جَرِج۔ الجَرَج: سخت زمین۔ الجُرْجَۃ جمع جُرَج: خرجی نما تھیلا، توشہ دان۔

○ جَراج: گیراج garage۔

جرح: ۱۔ جَرَحَ ـَجَرْحًا ہ: کو زخمی کرنا۔ جَرِحَ ـَجَرَحًا: زخمی ہونا۔ جَرَّحَ ہ: کو بہت زخمی کرنا۔ الجُرْح جمع جُرُوح و أَجْراح: زخم۔ الجارِحۃ جمع جَوارِح: چھری۔ الجِراحۃ جمع جِراح و جِراحات: زخم (طب)۔ جِراحَۃ (طب): جرّاح کا پیشہ۔ الجَرّاح و الجِراحِیّ (طب): زخموں کا علاج کرنے والا۔

الطبیب الجرّاح: زخموں وغیرہ کو چیرنے پھاڑنے والا، سرجن۔المَجرُوح جمع مَجَارِیح و الجَرِیح جمع جَرحَی: زخمی۔

۲۔جَرَحَ ۔جَرحًا ہ بلسانہ: کسی کا عیب و نقص بیان کرنا۔کہا جاتا ہے: جَرَحَ الشہادۃَ: اس نے گواہی کو باطل کردیا۔جَرَّحَ الشَّہادَۃَ: شہادت کو رد کر دینا۔اِستَجرَحَ الشیءُ: عیب دار اور فاسد ہونا۔الجُرحَۃ: مخالف کی شہادت اور اس کی دلیل کو باطل کرنے والی چیز۔

۳۔جَرَحَ ۔جَرحًا الرجلُ: کمانا۔صفت: جَارِح۔ اسی سے ہے مَالَہ جَارِحَۃٌ: اس کا کوئی کمانے والا نہیں۔اِجتَرَحَ الشیءَ: کو کمانا۔الجَارِحَۃ جمع جَوَارِح: انسان کا عضو خصوصاً ہاتھ (کیونکہ وہ اس سے کماتا ہے)۔ شکاری درندہ، پرندہ یا کتا۔ الجوارِح من الطیر: شکاری پرندے، جیسے باز۔

۴۔اِجتَرَحَ الإثمَ: گناہ کا ارتکاب کرنا۔الجِراحَۃ جمع جِراح و جِراحات: گناہ۔جَوَارِح: دن (دن کے مصائب سے کنایہ ہے)۔اسی سے ہے: نَعوذُ باللّٰہِ من طوارقِ اللیل و جوارحِ النہار: ہم دن رات کے مصائب سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگتے ہیں۔

○ جَرَحَ ۔جَرحًا ہ: کو زخمی کرنا، نقصان پہنچانا، ضرر پہنچانا، تکلیف پہنچانا، خصوصاً کسی کے احساسات و جذبات کو۔جَرَّحَ ہ: گواہی کو کالعدم قرار دینا۔۔۔ ہ: (گواہ کو) چیلنج کرنا، ناقابل اعتبار قرار دینا۔۔۔ ہ/ہ: پر یا کے خلاف باقاعدہ احتجاج کرنا۔اِجتَرَحَ ہ: (جرم، ظلم کا) ارتکاب کرنا۔اِجتَرَحَ السَّیِّئَاتِ: برے کام کرنا۔جُرح جمع جِراح و جُرُوح و جُرُوحات و أَجرَاح: زخم، صدمہ، نقصان، اعضاء کے فعل یا ساخت میں خلل۔جَرّاح جمع جَرّاحون: سرجن surgeon۔جَرّاح الأَسنَان: دانتوں کا سرجن۔جِراحۃ: جَرّاحی surgery۔جَرّاحِیّ: عمل جراحی سے متعلق۔عَمَلِیَّۃ جَرّاحِیَّۃ: عمل جراحی surgical operation۔جَرِیح جمع جَرحَی: زخمی، تکلیف دیا ہوا، نقصان پہنچایا ہوا۔تَجرِیح: جراحی surgery، رسوائی، ہتک، ازالہ حیثیت عرفی۔جَارِح: نقصان پہنچانے والا، زخمی کرنے والا، چبھتا ہوا، تکلیف دہ، جذبات کو ٹھیس لگانے والا، شکار پہ بسر کرنے والا درندہ، شکار خور، شکار کا عادی۔جَارِحَۃ جمع جَوَارِح: شکاری جانور یا پرندہ۔جَوَارِحُ الطَّیرِ: شکاری پرندے۔جَوَارِح: اعضاء بدن، ہاتھ پاؤں۔بِکُلِّ جَوَارِحِہِ: پوری قوت سے۔مَجرُوح جمع مَجَارِیح: زخمی، نقصان پہنچایا ہوا، جذبات کو ٹھیس پہنچایا ہوا۔

جرد ۱۔جَرَدَ ۔جَردًا و جَرَّدَ العودَ: لکڑی چھیلنا۔۔۔ الجلدَ: کھال کے بال اتارنا۔۔۔ السیفَ: تلوار کو ننگی کرنا۔جَرِدَ ۔جَرَدًا: چٹیل ہونا۔جَرَّدَہُ ثوبَہ و مِن ثوبِہ: کے کپڑے اتار کر اس کو ننگا کرنا۔۔۔ الکتابَۃَ: لکھائی پر اعراب نہ لگانا۔تَجَرَّدَ: ننگا ہونا۔۔۔ للامر: کسی کام کے لئے فارغ ہو کر اس میں جدوجہد کرنا۔۔۔ الفرسُ: گھوڑ دوڑ میں گھوڑے کا آگے نکل جانا۔اِنجَرَدَ: ننگا ہونا۔۔۔ بنا السیرُ: کسی کی طرف متوجہ ہوئے بغیر چلتا رہنا۔اِجتَرَدَ القطنَ: روئی دھننا۔الجُرد: سواروں کا رسالہ جن میں پیدل چلنے والے نہ ہوں۔الجُردَۃ: ننگا پن، عریانی، برہنگی۔الأَجرَد مونث جَردَاء جمع جُرد: بے بالوں والا (عام لوگ اسے اجرودی کہتے ہیں)، کامل، پورا (کہا جاتا ہے یومٌ او شہرٌ او عامٌ أَجرَدُ: پورا دن، مہینہ یا سال۔ما رأیتُہ مُنذُ أَجرَدَین: میں نے اس کو پورے دو دنوں، یا مہینوں یا سالوں سے نہیں دیکھا)۔۔۔ من الخیل: گھوڑ دوڑ میں آگے رہنے والا گھوڑا۔لبنٌ أَجرَد: جھاگ کے بغیر دودھ۔خَمرَۃ جَردَاءُ: شراب صافی۔صَخرَۃ جَردَاء: چکنی چٹان۔المِجرَد (حی): روئی دھننے کا آلہ، دانت صاف کرنے کا برش۔الجَرَّاد: قلعی گر۔الجُرادَۃ: لکڑی کی چھیلن۔الجَرِیدَۃ جمع جَرائِد: سواروں کا رسالہ۔التَجرِید عند النُحاۃ: کلمہ کو لفظی عوامل سے محروم کرنا جیسے: زیدٌ قَامَ، و عند الصرفیین: کلمہ کا زوائد سے خالی ہونا جیسے قَامَ زیدٌ۔التَجرِیدَۃ: فوج کا دستہ۔

۲۔جَرَدَ ۔جَردًا و جَرَّدَ القحطُ الارضَ: قحط سالی کا زمین کو چٹیل میدان بنا دینا۔جُرِدَ ۔جَردًا المکانُ: کسی جگہ ٹڈیوں کا اترنا۔جُرِدَتِ الارضُ: کسی جگہ کی کھیتی یا سبزی کو ٹڈیوں کا کھا جانا۔الجَرد (مص): مَکَانٌ جَردٌ: نباتات سے خالی جگہ۔الجَرَد و الجَرِد: نباتات سے خالی جگہ۔الأَجرَد: بے نباتات۔جَرَادَۃ جمع جَرَاد (ح): ٹڈی۔الجَارُود و الجَارُودَۃ من السنین: سخت قحط سالی کا سامان۔

۳۔جَرَدَ الجَرِیدَۃَ: کھجور کے درخت کی پتوں سے صاف کی ہوئی ٹہنیاں پھینک دینا۔الجَرِید واحد جَرِیدَۃ: پتوں سے صاف کی ہوئی کھجور کی ٹہنیاں۔الجَرِیدَۃ جمع جَرائِد عند المولّدین: لاٹھی جسے شہسواروں کے کھیلوں میں استعمال کیا جاتا ہے۔

۴۔جَرِدَ ۔جَرَدًا الفرسُ: گھوڑے کا چھوٹے بالوں والا ہونا۔صفت: أَجرَد۔ اِنجَرَدَ۔ الجَرَد: بالوں کا چھوٹا ہونا۔

۵۔جَرِدَ ۔جَرَدًا الثوبُ: کپڑے کا گھس کر نرم ہونا۔ صفت: أَجرَد۔ انجَرَدَ الثوب: کپڑے کا گھس کا بوسیدہ ہونا۔ الجَرد: پرانا۔کہا جاتا ہے: الثوبُ الجَرد: پرانا اور بوسیدہ کپڑا۔الجَردَۃ: بوسیدہ کپڑا۔المُنجَرِد: بمعنی الأَجرَد۔

۶۔الجُرُد جمع جُرُود: اونچے پہاڑ۔(۱۳۰۰ اور ۳۰۰۰ میٹر کے درمیان بلندی والے) عام لوگ انہیں **الصُّرُود** کہتے ہیں۔ الجَرد: ڈھال، بچا ہوا مال۔الجَرِیدَۃ جمع جَرائِد: باقی ماندہ مال، رجسٹر، اخبار۔جریدۃُ الضبط: عدالتی مسل۔

۷۔الجَردَق و الجردقۃ جمع جَرادِق: روٹی۔

○ جَرَدَ ۔جَردًا ہ: کو چھیلنا، کی چھیل اتارنا، چھال اتارنا، (ناخن وغیرہ) تراشنا، کا خول، کھپرا، چھلکا یا پوست اتارنا، کی بھوسی اتارنا، کو ننگا کرنا، برہنہ کرنا، کے اوپر کی مٹی یا خس و خاشاک ہٹانا، دور کر دینا۔۔۔ مال کی فہرست بنانا۔۔۔ البضائعَ: موجودہ سامان کو فہرست میں درج کرنا۔جَرَّدَ ہ: کو چھیلنا، کی چھال اتارنا، کی بھوسی خول، کھپرا، چھلکے، یا پوست اتارنا۔۔۔ ہ/ ہ من: کو سے محروم کر دینا، کو سے بے دخل کر دینا، کے کپڑے اتار دینا، کو برہنہ کرنا۔۔۔ ہ من: سے کچھ روکنا۔۔۔ السیفَ: تلوار نکالنا، میان سے نکالنا۔۔۔ ہ علی: کو کے خلاف چھوڑ دینا۔۔۔ ہ ضد/علی: فوجی دستہ کو کے خلاف بھیجنا۔۔۔ ہ/ ہ من: کو سے آزاد کرنا۔۔۔ ہ: کو الگ تھلگ کرنا، علیحدہ کرنا، نکالنا۔۔۔ ہ من: کو شہرت، منصب، ذاتی حق وغیرہ سے محروم کرنا۔جَرَّدَہ من السلاح: کو نہتا کرنا، کا اسلحہ چھین لینا۔جَرَّدَ نفسَہ من: اپنے آپ کو سے آزاد کرنا، سے نجات حاصل کرنا، سے جان چھڑانا، سے پیچھا چھڑانا، کو چھوڑ دینا، ترک کر دیا۔تَجَرَّدَ: جَرَّدَ کے معنی میں مجہول کا صیغہ۔۔۔ عن/من: سے نجات حاصل کرنا، جان چھڑانا یا پیچھا چھڑانا، اپنے کو سے آزاد کرنا۔۔۔ عن/من ل: سے کے لئے آزاد ہو جانا۔۔۔ ل: کلیۃً کسی کام میں لگ جانا۔۔۔ من/عن: کو چھوڑ دینا، سے دست بردار ہونا۔۔۔ اپنے آپ کو الگ تھلگ کرنا، غیر مشروط ہونا۔جَرِد: ننگا، تار تار، فرسودہ، گھسا پٹا، پھٹا پرانا، سامان مندرجہ فرد، دوکان میں موجود تمام مال کی

فہرست بنانے کا عمل (Stocktaking)۔ جَـرِد: بنجر، بے رنگ سبزہ، سخت (پیش منظر)۔ اَجْـرَد مونث جَرْدَاء جمع جُرْد: سنسان، ویران، غیر آباد، روکھا، بے سبزہ، بے روئیدگی، گنجا، بالوں کے بغیر، تار تار، فرسودہ (لباس) کھلی غیر محفوظ (سرحد)۔ جَرَاد (اسم جنس واحد جرادۃ)۔ ٹڈیاں۔ جرادٌ رَحالٌ: نقل مکانی کرنے والی ٹڈیاں۔ جـرادُ البَـحـر: جھینگا مچھلی۔ بِجَرادِها: تمام تر، یکسر۔ جَرِید: پتوں کے بغیر کھجور کی ٹہنیاں، کندہ نیزہ جو شہسواری کے کھیلوں میں استعمال ہوتا ہے۔ جَـرِيْدَہ جمع جَـرَائِد: (جرید کا واحد) کھجور کا ڈنٹھل، فہرست، رجسٹر، بدلی جدول (roster)، فہرست مضامین، اخبار۔ جَرِيْدَة يَوْمِيَّة: روز نامہ، روزانہ اخبار۔ جـرائدُ المساء: شام کے اخبار۔ الـجـريـدة الـنـاطـقة و الـجـريدة السنمائية: روزانہ خبروں کی فلم نیوز ریل (newsreal)۔ أجْرُودی: بے داڑھی، بے بالوں والا۔ مِـ[illegible]د جمع مَـجَـارِد: کھرچنے یا چھیلنے کا آلہ (scraper)۔ تـجـريد: چھیلنا، چھلکا اتارنا، بے لباس کرنا، عریاں کرنا، برہنگی، عریانی، محرومی، برطرفی، موقوفی، سامانِ حرب پر پابندی، فوج کی تخفیف، تخفیف اسلحہ (disarmament)، فوجی دستوں کی ترسیل، آزاد کرنا، تنہائی، علیحدگی۔ تـجـريـد من السلاح: نہتا کرنا۔ تَجْرِيْدَة جمع تَجْرِيدَات و تَجارِيد: فوجی دستہ، فوج کا مہماتی دستہ۔ تـجـرد مـن/علی: سے آزادی، تنہائی، غیر جانبداری، غیر مشروطی، انہماک، دھن، محویت، استغراق، علیحدگی۔ مـجَـرَّد: عریاں، ننگا۔ – عن/من: سے آزاد، خالص، صرف، محض، نرا، سے زیادہ نہیں، تن تنہا، اصلی، عین، ٹھیک حقیقی، وہی، کامل مطلق، قیاسی، خیالی، بے غرض، بے غرضانہ، بے لوث۔ مُـجَـرَّدُ لَهْـوٍ: محض کھیل، صرف دل لگی۔ بـالعيـنِ المُجَرَّدَة: ننگی آنکھ سے۔ بِـمُـجَرَّدِ ما: جوں ہی، جس وقت، اسی لمحے جب۔

جرذ: ۱۔ جَرِذَ ـجَرَذًا الجُرْحُ: زخم کا سوج کر گلٹی دار ہو جانا۔ جَـرَّذَ الشـجرةَ: درخت کی گانٹھیں چھیلنا۔ الجَرَذ: جانور کی کونچ کا زخم۔

۲۔ أَجْـرَذَهُ اِلَيهِ: کو پر مجبور کرنا۔ — ہ: کو نکال دینا، علیحدہ کرنا۔

۳۔ الـجُـرَذ جمع جِـرْذَان (ح): ایک قسم کا چوہا۔ کہا جاتا ہے: تَـفَـرَّقَت جرذانُ بيته: اس کے گھر کے چوہے منتشر ہو گئے۔ مراد: اس کا کھانا پینا کم ہوا یا اس کے گھر میں کھانے پینے کو کچھ نہیں رہا۔ وہ فقیر ہو گیا ہے۔

الجَرِذ مونث جَرِذَة: بہت چوہوں والی جگہ۔ المُجَرَّذ: آزمودہ کار، معاملات میں تجربہ کار۔

○ جَرْدَل جمع جَرادِل: بالٹی، ڈولچی، ڈول، چمڑے کا ڈول، گگرا، کاٹھ یا ٹین کا برتن۔

○ جُرَذ جمع جِرذان و جُرذان: بڑا چوہا۔ جِرْذَون جمع جَرَاذين: بڑا چوہا۔

جرز: ۱۔ جَرَزَ ـجَرْزًا: جلدی سے کھالینا۔ کہا جاتا ہے: جَـرَزَ مـا عـلـى الـمائدة: جو کچھ دستر خوان پر تھا وہ سب چٹ کر گیا۔ جَـرُز ـجَـرَازَةً: ایسا کھاؤ اور پیٹو ہونا کہ دستر خوان کو صاف کر کے اٹھے۔ الـجَرُوز: وہ پیٹو جو دستر خوان پر کوئی چیز کھائے بغیر نہ چھوڑے، تیزی سے کھانے والا۔

۲۔ جَرَزَ ـجَرْزًا ہ الزمانُ: کو زمانہ کا ہلاک کر دینا۔ — ہ: کو کاٹنا، جڑ سے اکھیڑنا، قتل کرنا۔ الـجَـرْزَة: ہلاکت۔ کہا جاتا ہے: رماه الله بجزرةٍ: اللہ اسے ہلاک کرے۔ الـجُـراز: تیز کاٹنے والی تلوار۔ الـمَجْرُوز من الأمكنة: وہ جگہ جس کی گھاس کاٹ لی گئی ہو۔

۳۔ جَرَزَ ـجَرْزًا ہ بالشتم: کو گالی دینا۔ جَارَزَ جِرازًا و مُجَارَزَةً ہ: سے گالی کے مشابہ خوش طبعی کرنا۔ تَجَارَزَ القومُ: ایک دوسرے کو گالیاں دینا۔

۴۔ جَرِزَ ـجَرَزًا تِ الارضُ: زمین کا بنجر ہونا صفت جارِزَة جمع جَوَارِز۔ أَجْرَزَ المكانُ: جگہ کا قحط زدہ ہونا صفت: مِجْراز۔ — البعيرُ: اونٹ کا دبلا ہونا۔ الـجَـرْز و الـجَـرَز و الـجُـرُز جمع أَجْـرَاز من الاراضی: نباتات نہ اگانے والی زمین، گھاس چری ہوئی زمین۔ کہا جاتا ہے: ارضٌ جَـرُزٌ و ارضٌ أَجْـرَازٌ: جس طرح ارضون اجراز کہا جاتا ہے۔ (نباتات نہ اگانے والی یا گھاس چری زمین یا زمینیں)۔ الجَرَز: قحط سالی کا سال، قحط کا سال۔

۵۔ الجُرُز جمع اَجْرَاز و جِرَزَة: لوہے یا چاندی کا ستون یا چھڑی۔ الـجِـرْز: عورتوں کا لباس۔ الـجَـرَز جمع أَجْرَازٌ: اونٹ کی پشت کا گوشت، انسان کا سینہ، جسم۔ کہا جاتا ہے: طوت الحيَّةُ أَجْرَازَها: سانپ کنڈلی مار کر بیٹھ گیا۔ طوى فلانٌ اَجْرَازَہ: فلاں آدمی نے سستی کی۔ الجُرْزَة جمع جُرَز: گٹھا، بنڈل۔

جرس: ۱۔ جَرَسَ ـجَرْسًا: بولنا، آواز سنانا۔ —— الـكـلام: کلام کو راگ یا ترنم سے پڑھنا۔ أَجْرَسَ الحادی: حدی گانا۔ — الطائرُ: پرندہ کی اڑان کی آواز سنائی دینا۔ — الـجَرَسَ: گھنٹی بجانا۔ — و انـجـرس الـحلـىُ: زیور کی جھنکار سنائی دینا، بجنا۔

تَـجَرَّسَ: بولنا، گفتگو کرنا، نغمہ سرائی کرنا۔ الـجِرْس و الجَرْس جمع اَجْرَاس: آواز، پست آواز۔ الجَرَس جمع أَجْـراس: گھنٹی، گھڑیال۔ ذات الأَجْـرَاس: زہریلا سانپ جس کی آواز گھنٹی جیسی ہوتی ہے۔ جُـرَيْس (ن): سفید یا بنفشی رنگ کے گھنٹیوں کی شکل کے پھولوں والا خوبصورت پودا۔ پھول سال بہ سال لگتے ہیں یا سدابہار ہوتے ہیں۔ کرہ ارض کے نصف شمالی میں پایا جاتا ہے اور مشرق وسطی میں بکثرت ہوتا ہے۔ اس کی بعض قسمیں آرائش کے لئے کاشت کی جاتی ہیں۔

۲۔ جَرَسَ ـجَرْسًا الشیءَ: کو زبان سے چاٹنا۔

۳۔ جَرَّسَ بِهِم: کو بدنام کرنا، عام لوگ جَرَّصهم کہتے ہیں۔ الـجُـرْسَة: رسوائی، بدنامی، ہتکِ عزت۔ عوام کے سامنے بے نقابی، فضیحت، سیکنڈل موجب رسوائی۔

۴۔ جَـرَّسَ ہ الـدهـرُ: زمانہ کا کسی کو تجربہ کار بنا دینا۔ الـمُجَرَّس: تجربہ کار۔ کہا جاتا ہے: ناقة مُجَرَّسة: سدھائی ہوئی اونٹنی۔

۵۔ اِجْتَرَسَ المال: مال کمانا۔

۶۔ الجَرْس: کسی شئے کا حصہ۔ کہا جاتا ہے: مضى جرسٌ من الليل: رات کا ایک حصہ گذر گیا۔ الجِرْس جمع اَجْراس: اصل۔ کہا جاتا ہے: هو من خيرِ جِرْسٍ: وہ شریف الاصل ہے۔ الـجَـارِسة جمع جَوَارِس: گھاس کھانے والا کیڑا۔ الجَوَارِس: شہد کی مکھیاں۔

○ جَرَسَ ـجَرْسًا: (گھنٹی) بجنا، ماتمی جرس بجنا، آواز نکالنا، گونجنا۔ جَـــرَّسَ ہ: کو تجربہ کار بنانا، کو سخت آزمائشوں سے عادی بنانا، خوگر کر لینا، سختی سے آزما کر دیکھنا (زمانہ، حوادث کا)۔ — ب: کو مشتبہ بنانا، ذلیل کرنا، کی ذلت کا موجب ہونا، کی ساکھ ختم کرنا، کو بدنام کرنا، بے نقاب کرنا۔ جَرْس و جِرس: آواز، سر۔ جَرَس جمع اَجْراس: گھنٹی۔

○ جِرْسَايَة و جِرْسِيَة جمع جِرسِيَات: جرسی، اونی سویٹر۔ جِرسِيّ: جرسی کا کپڑا۔

جرش: ۱۔ جَرَشَ ـجَرشًا الشیءَ: کو رگڑنا، چھیلنا۔ — الحبَّ والقمحَ: دانے اور گیہوں کو دلنا۔ — ت الأفعى أَنيابها: سانپ کا کینچلی سے نکلنے پر آواز سنانا۔ — جَرَّشَ الرأسَ: سر کھجلا کر اس کی بھوسی نکالنا۔ الـجرش: سانپ کے کینچلی سے نکلتے وقت کی آواز۔ — جُراشَةُ الحبِّ: دلا ہوا دانہ، کنگھی کرنے سے سر سے نکلی ہوئی بھوسی۔ الـجَـرِيـش و الـمَجْرُوش: دلیا۔ الـجَاروش و الجَارُوشة جمع جواريش (حی): ہاتھ کی چکی۔

۲۔ اِجْتَرَشَ الشیءَ: کو اچانک لینا۔ لِعیاله: اپنے بال بچوں کے لئے کمانا۔

۳۔ الجَرْش و الجِرْش و الجُرْش و الجُرُش جمع أَجْرَاش و جُرُوش من اللیل: رات کا ایک حصہ۔ الجوارِش (ط): جوارش (دواء)۔

○ جَرَشَ ـَجَرْشًا ہ: کو دلنا، پیسنا، کچلنا، کدوکش پر چھیلنا، رگڑنا۔ جَــرْش: کدوکش کرنے کی آواز، کھرچنے کی آواز۔ جَـرِیـش: روا، دلیا، چوکر بھوسی، دلیا کیا ہوا، کچلا ہوا۔

جرض: ۱۔ جَرِضَ ـَجَرَضًا ہ: کا گلا گھونٹنا۔ جَرِضَ ـَ جَرَضًا: پھندا لگنا۔ (کہا جاتا ہے: هو یَجْرَضُ بنفسه: وہ قریب المرگ ہے)۔ ـــ بریقه: غم و رنج کے باعث بدقت تھوک نگلنا۔ ـــ رِیقَهُ: تھوک ایک دم نگل لینا۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ یَجْرَضُ علیك ریقه غَـیـظًـا: فلاں شخص مارے غصے کے تم پر دانت پیستا ہے۔ أَجْرَضَ ہ بـریقه: کو اچھو لگنے کا سبب بنا۔

الجَرَض و الجَرِیض: پھندا لگانے والا تھوک۔ اور اسی سے یہ مثل ہے: حال الجریضُ دون القریض: غم و رنج شعرخوانی اور خوشی کے درمیان حائل ہو گیا۔

الجَـرِیض جمع جَرْضَی: غم زدہ۔ کہا جاتا ہے: افلتَ فلانٌ جریضًا: فلاں شخص مرنے والا ہے۔

الجَـرَّاض و الجِـریاض و الجِراض: بہت غمگین۔

۲۔ الجُـرْضُـم و الجُراضِم: بہت کھانے والا، پیٹو۔ الـجُـرْضِـم من الـنوق: موٹی اور فربہ اونٹنی۔ الجِرْضَم: پیٹو، موٹی اور فربہ اونٹنی۔

○ جَرِضَ ـَجَرَضًا بـریقه: تھوک نگلنے سے اس کا سانس بند ہوا، دم گھٹا، پھندا پڑ گیا، کھانا گلے میں اڑ گیا، وہ اپنا تھوک جوش، غم یا دہشت سے نہ نگل سکا، وہ بہت پریشان تھا، سخت اضطراب کی حالت میں تھا، بہت جذباتی تھا۔ جَرَضَ ـَجَرْضًا ہ: کا گلا دبانا، ٹینٹوا دبانا، گلا گھونٹنا۔ أَجْرَضَهُ بریقه: کو دہشت زدہ کرنا، گھبرا دینا، کو اندیشوں سے بھر دینا۔ حَالَ الجریض دُونَ الـقـریـض: گلے میں پھندا لگنے نے اسے شاعری سے روک دیا یعنی موت کے سامنے کوئی شخص قافیہ پیمائی کا سوچ بھی نہیں سکتا۔

جرع: ۱۔ جَرِعَ ـَجَرَعًا و جَرَعًا و اِجْتَرَعَ اِجتراعًا الماءَ: پانی یکبارگی پی جانا۔ جَرَّعَ ہ الماءَ: کو پانی گھونٹ گھونٹ کرکے پلانا۔ أَجْرَعَتِ الناقةُ: اونٹنی کا کم دودھ والی ہونا۔ صفت: مُجْرِع جمع مَجَارِع و مَجَارِیع۔ تَجَرَّعَ الماءَ: پانی تھوڑا تھوڑا کرکے پینا۔ ـــ الغیظَ: غصہ پی جانا۔ الجُرْعَة و الجَرْعَة و الجِرْعة من الماء: گھونٹ۔ الجُرَیعَة: چھوٹا سا گھونٹ، اسی سے یہ ضرب المثل ہے: ما افلتُّ منه إلا بـجُرَیعة الذَّقَن: میں اس سے نہیں بچا مگر قریب المرگ ہو گیا پھر خلاصی پائی۔ مراد یہ ہے کہ میری جان منہ میں آ گئی اور میں مرنے لگا، لیکن بچ گیا اور چھٹکارا پایا۔

۲۔ الجَرْعَة جمع جَرَع و جِرعَـان و الجَرْعَـاء جمع جَرْعَاوَات و الأَجْرَع جمع اَجَارِع: ریت کا ہموار میدان جہاں سبزہ و روئیدگی نہ ہو۔

○ جَرَعَ ـَجَرْعًا و جَرِعَ ـَجَرَعًا ہ: کو نگلنا، جلدی جلدی کھانا، ہڑپ کرنا، کھا جانا، پی جانا، (مشروب) منہ میں انڈھیلنا، ایک ہی گھونٹ میں پی جانا۔ جَرَّعَ ہ ہ: کو کوئی چیز نگلوانا یا پلانا۔ تَـجَـرَّعَ ہ: کو پینا۔ اِجْتَرَعَ ہ: کو نگلنا، پی جانا، بمشکل ضبط کرنا۔ جُرْعَة و جَــرْعَة جمع جُـرَع: گھونٹ، پینے والی دوا کی خوراک، دوا کی خوراک (dose)۔

جرف: ۱۔ جَرَفَ ـُجَرْفًا و جَرَّفَ و تَجَرَّفَ و اِجْتَـرَفَ الـطِّـیـنَ: پھاوڑہ یا بیلچہ سے مٹی کھودنا یا کھرچنا۔ ـــ الشیءَ: پوری چیز یا اس کا اکثر حصہ لیجانا۔ أُجْرِفَ المکانُ: کسی جگہ کا سیلاب زدہ ہونا۔

الجُرُف جمع جِرَفَة و الجُرْف جمع أَجْرُف: دریا کا کنارہ جسے پانی نے ڈھا کر کھوکھلا کر دیا ہو۔ اور اسی سے یہ قول: فلانٌ یبنی علی جرفٍ هارٍ لایدری مالیلٌ من نهارٍ: فلاں شخص دریا کے ڈھینے والے کنارہ پر مکان بناتا ہے اور اسے دن رات کی تمیز نہیں۔ الجراف من السیل: ہر چیز کو بہا لیجانے والا سیلاب۔ کہا جاتا ہے: رجلٌ جُرافٌ: تمام کھانا ہڑپ کر جانے والا آدمی۔ ـــ والجراف: ایک قسم کا پیمانہ۔ الجارِف (فا): طاعون۔ ہمہ گیر تباہی مچانے والی موت، آفت (مجازًا)۔ المِجْرَف و المِجْرَفَة (حی): جھاڑو، بیلچہ، پھاوڑہ۔ الجَرَّاف: بہت تیزی سے بہا لیجانے والا۔ الجارُوف مونث جاروفة: بہت تیزی سے بہا لیجانے والا، منحوس، سب کھانا ہڑپ کرنے والا پیٹو۔ المُجَرَّف و المُجْتَرَف: وہ غریب جس کو انقلاب زمانہ نے مال و متاع سے تہی دست کر دیا ہو۔

۲۔ أَجْرَفَ الراعی: چرواہے کا اونٹوں کو گنجان گھاس چرانا۔ الجُرْف: گنجان گھاس، اونٹ پر لگا ہوا داغ؛ مویشی، سونے چاندی وغیرہ پر مشتمل مال، سرسبزی۔

۳۔ جَرَفَسَ ہ: کو پچھاڑنا۔ ـــ الشیءَ: حرص سے کھانا۔

○ جَرَفَ ـُجَرْفًا و اِجْتَرَفَ ہ: کو بہا لیجانا، زور سے لیجانا، کو پھاوڑے وغیرہ سے ہٹانا، کو دور کرنا، ساتھ لیجانا۔ اِنْجَرَفَ: بہہ جانا، دور چلے جانا۔ جُرْف و جُرُف جمع جُرُوف و أَجراف: نیچے سے کٹا ہوا کنارا یا ساحل، کھڑی چٹان، سیدھی ڈھلان، دریا یا ساحل کے ساتھ کھڑی چٹان۔ جـرفٌ جلیدی: برفانی تودہ۔ جَرَّافَة جمع جَرَّافات و جَوَارِیف: جیلی، کریدنی، سہاگہ۔ مَجْرَف جمع مَجارِف: تیز دھارا، تیز لہر۔ مِجْرَفَة: بیلچہ، کرچھا، کفچہ، کدال، گہرا کھرپا۔ مِجْرَاف جمع مَجارِیف: بیلچہ، کرچھا، کفچہ۔ جَــارِف: تندو پرشور (دریا، نالہ، پہاڑی ندی) طوفانی، بے قابو (جذبات و احساسات)۔

○ الجَرْکَس: شمال مغربی قفقاس اور بحر اسود کے مشرقی ساحل پر بسنے والے لوگ، جن کی اغلبیت ترکی، شام اور اردن ہجرت کر گئی تھی۔ جَرْکَسِی جمع جَرَاکِسَة: جرکسی یا شرکسی (صفت و اسم)۔

جرل: ۱۔ جَرِلَ ـَجَرَلاً المکانُ: جگہ کا سخت اور کرخت ہونا۔ الجَرَل جمع أَجْرَال: کھردری زمین، بہت پتھروں والا (علاقہ)۔ الـجَـرْوَل جمع جَرَاوِل: پتھریلی زمین۔

۲۔ الجِریال و الجِرْیالَة: شراب، شراب کا رنگ۔

جرم: ۱۔ جَرَمَ ـِجَرْمًا الشیءَ: کو کاٹنا۔ ـــ الناقةَ: اونٹنی کی اون کترنا۔ جَرَّمَ ہ: کو کاٹنا۔ الجـریمة من الأشجار: کٹا ہوا درخت۔

۲۔ جَرَمَ ـِجَرْمًا و جَرَامًا النخلَ: کھجوریں توڑنا۔ جَرِمَ ـَجَرَمًا: گری ہوئی کھجوریں کھانے لگنا۔ الجَرَام و الجُرام و الجَرِیم: خشک کھجور۔ جُرامة النخل: توڑتے وقت گرنے والی کھجوریں۔ الجَرِیمة: گٹھلی۔

۳۔ جَرَمَ ـِجَرْمًا الشیءَ: کو پورا کرنا۔ تَجَرَّمَ الزمانُ او الشتاءُ: زمانے یا جاڑے کا گزر جانا۔ مُجَرَّم: پورا، کامل۔ کہا جاتا ہے: عامٌ مُجَرَّمٌ: پورا سال، کامل سال۔

۴۔ جَرَمَ ـِجَرْمًا و اِجْتَرَمَ لأهلِه: اپنے اہل و عیال کے لئے کمانا۔

۵۔ جَرَمَ ـِجَرِیمَةً و أَجْرَمَ و اِجْتَرَمَ الیه و علیه: سے گناہ کرنا۔ جَرُمَ ـُجَرِیمَةً: بڑے جرم والا ہونا۔ جَرَّمَ ہ و تَجَرَّمَ علیه: پر جرم کا الزام لگانا۔ الجَرم و الجُرْم جمع جُرُوم و أجرام: غلطی، گناہ۔ کہا جاتا ہے: لا جَرَمَ و لاجُرْم: ضروری، یقینی، ناگزیر، کبھی قسم کے معنی دیتا ہے۔ چنانچہ کہا جاتا ہے: لاجَـــرَمَ

لَأُفْعَلَنَّ: قسم خدا کی میں ایسا کرکے رہوں گا۔
الجَرِيم مونث جَرِيمَة جمع جِرام: گنہگار۔
الجَرِيمَة: جرم، گناہ۔
۶۔جَرِمَ -جَرَمًا لونُه: رنگ کا صاف ہونا۔الجِرْم جمع أَجْرام و جُرُم و جُرُوم: رنگ۔
۷۔الجَرْم جمع جُرُوم: چھوٹی کشتی، ڈونگا، سخت گرم زمین۔والجُرُوم من البلاد: سخت گرم ممالک اس کے مقابل الصُّرُود ہے، جس کا معنی سرد ممالک ہے۔
الجِرْم جمع أَجْرام و جُرُم و جُرُوم (فلک): ستارہ جانور وغیرہ کا جسم۔الجَرِيم مونث جَرِيمَة جمع جِرَام: بڑے جسم والا۔
۸۔جَرْمَزَ و اِجْرَمَّزَ الرجلُ: سکڑنا، سمٹنا، بھاگنا، پیچھے ہٹنا، جواب میں غلطی کرنا۔الجَرامِيز من الحَيْوان: جانور کی ٹانگیں۔کہاجاتا ہے ضَمَّ الثورُ جَرامِيزَهُ: بیل نے اپنی ٹانگیں سمیٹ لیں۔اَخَذَهُ بجَرامِيزِه: اس نے اس کا سب کچھ لے لیا۔
۹۔الجُرْمُوق: موزہ، موزہ کے اوپر پہنا جانے والا بڑا موزہ (فارسی لفظ) عام لوگ اسے اکالوش کہتے ہیں۔
○ جَرَمَ -جَرْمًا اللحمَ: گوشت سے ہڈیاں جدا کرنا۔— علی/الی: کے خلاف جرم یا سخت ظلم کا ارتکاب کرنا، کے جذبات کو ٹھیس پہنچانا، کے خلاف ارتکاب گناہ کرنا، پر ظلم کرنا، کو نقصان پہنچانا۔جَرَّمَهُ: کو ملزم قرار دینا، پر جرم کا الزام لگانا۔اَجْرَمَ علی/الی: کے خلاف جرم یا گناہ کا ارتکاب کرنا، پر ظلم کرنا، کو نقصان پہنچانا۔اِجْتَرَمَ: بمعنی أَجْرَمَ۔
جَرْم جمع جُرُوم: لمبے، چپٹے پیندے والا، بجرا، سامان اتارنے کی کشتی۔جِرْم جمع أَجْرام و جُرُم: جسم، ڈھیر، بیشتر حصہ، حجم جسامت (جسم کی)۔الاجرام الفَلَكِيَّة: ستارے، اجرام فلکیہ۔جُرْم جمع أَجْرام و جُرُوم: جرم، گناہ، قصور۔لاجَرَمَ: یقیناً، لازماً، قطعاً، بے شک۔جَهرِيم: بے ڈول، ضخیم، بہت بڑا، بہت وسیع، طول طویل، بڑے سائز کا۔جَرِيمَة جمع جَرائِم: جرم، گناہ، قصور۔جريمة كُبْرىٰ يا عُظْمىٰ: مستوجب قتل جرم۔قانونُ الجَرائِم: تعزیری ضابطہ (قانون)۔اِجْرام: جرم، سزا کا مستوجب ہونا، لائق تعزیر ہونا، خطا، قصور، تقصیر، گناہ۔
اِجْرامِي: مجرمانہ، مجرم۔لحمٌ مَجْرُوم: ران یا پٹھے کا گوشت، مچھلی کا قتلا۔سنةٌ مُجَرَّمَة: پورا سال۔مُجْرِم: مجرمانہ جمع مجرمون: مجرم، گنہگار، خطاکار۔مُجْرِمٌ عائِدٌ: وہ مجرم جو تائب ہو کر پھر جرم کا ارتکاب کرے۔جَرامِز و جَرامِيز: اعضاء ٹانگیں۔ضَمَّ جَرامِيزَه: وہ فوراً چلا گیا، وہ بھاگ گیا، فرار ہو گیا۔
○ الجَرْمَان: جرمن قبائل۔جَرْماني: جرمنی، جرمن کا۔
جرن: ۱۔جَرَنَ -جَرونًا علی الأمر: کا عادی ہونا، میں تجربہ کار ہونا، کی تربیت پانا (کہاجاتا ہے: جَرَنَت يده علی العمل: اس کا ہاتھ کام میں تجربہ کار ہو گیا)۔— الثوبُ: نرم و خستہ ہونا، بوسیدہ ہونا۔الجارِن من المتاع: مستعمل و بوسیدہ سامان، مٹے ہوئے نشانات والا راستہ۔سِقاءٌ جارِنٌ: سوکھی اور سخت چمڑے والی مشک۔الجارِنَة جمع جَوارِن و جارِنات من الدُّرُوع: نرم زرہ۔المُجَرَّن من السياط: نرم اور چکنا کوڑا۔
۲۔جَرَنَ -جَرْنًا الحبَّ: غلہ پیسنا۔أَجْرَنَ الحبَّ: غلہ کو کھلیان میں جمع کرنا۔— التَمْرَ: کھجوریں خشک کرنے کی جگہ میں جمع کرنا۔اِجْتَرَنَ: کھلیان بنانا۔
الجُرْن و الجَرين جمع جُرُن: کھلیان، کھجوروں وغیرہ کی سکھانے کی جگہ۔الجُرْن جمع أَجْران و جِران: پتھر کا تسلا، ہاون، کونڈی، کھرل، اوکھلی۔
المِجْرَن: کھلیان۔
۳۔الجارِن: سانپ کا بچہ۔الجِران جمع جُرُن و أَجْرِنَة من البعير: اونٹ کی گردن کا سامنے کا حصہ۔کہاجاتا ہے: أَلْقَی البعيرُ جِرانَه: اونٹ بیٹھ گیا۔أَلْقَی فلانٌ علی هذا الأمر جِرانَه: فلاں شخص اس امر کا خوگر و عادی ہو گیا۔ضَرَبَ الاسلام بجرانه: اسلام نے اپنے قدم جمالئے۔ضَرَبَ الليل بجِرانِه: رات آگئی۔أَلْقَی عليه جِرانَه: اس نے اپنا بوجھ اس پر ڈال دیا۔المِجْرَن من الرجال: پیٹو، بہت کھانے والا۔
○ جُرن المعمودية: اصطباغی پانی کا برتن، بپتسمہ کے پانی کا برتن۔ضَرَبَ بِجِرانه: قدم جمانا، جڑ پکڑنا، مستحکم ہونا۔أَلْقَى عليه جرانه: تندہی سے کوئی کام کرنا، سے ہم آہنگ ہونا، کا عادی و خوگر ہونا۔
○ جُرْنال جمع جَرانِيل: جرنل، اخبار، روزنامچہ، روزنامہ، ہفتہ وار، ماہوار، سہ ماہی، شش ماہی سالانہ اخبار یا رسالہ۔
جرہ: جَرْهَدَ و اِجْرَهَدَّ فی السير: تیز چلنا۔
الجَرْهَد و الجُرْهُد: چست چلنے والا۔
جرا: أَجْرَی اِجْراءً تِ الكلبةُ: کتیا کا پلوں والی ہونا یا پلوں کا اس کے ساتھ ہونا۔الجِرْوُ (بتثليث الجيم): جمع جِراء و أَجْرٍ و جمع الجمع أَجْرِيَة: ہر چھوٹی شی حتی کہ انار اور خربوزہ بھی۔لیکن عموماً کتے اور شیر کے بچے کے لئے مستعمل ہے۔الجِرْوَة (بتثليث الجيم): جرو کا مونث۔کہاجاتا ہے: ضرب علی الامر جِرْوَتَهُ: وہ اس کام کا عادی ہو گیا یا اس پر صبر و استقلال دکھایا۔ضَرَب جِرْوَتَه عنه: اس نے اس پر صبر کرلیا۔كَلْبَةٌ مُجْرٍ و مُجْرِيَة: پلوں والی کتیا، کتیا جس کے ساتھ پلے ہوں۔
○ جَرْو و جِرْو و جُرْو جمع أَجْرٍ و جِراء و أَجْراء و أجرية: کتے کا پلا، شیر، بھیڑیے، چیتے وغیرہ کا بچہ، ریچھ یا کسی اور درندے کا بچہ۔
○ جَرْوَسَة: بارہ درجن۔
جری: ۱۔جَرَی -جَرْيًا و جَرَيانًا و جِرْيَةً الماءُ: پانی کا بہنا۔کہاجاتا ہے: نهرٌ سريعُ الجِرْيَة: تیز بہنے والا دریا۔جَرَّی و أَجْرَی الماءَ: پانی بہانا۔
الجارِي (فا): جو خشک نہ ہو۔ہم کہتے ہیں نهرٌ جارٍ: دریا جو خشک نہ ہو۔الجارِيَة جمع جارِيات و جَوارٍ: جاری کا مونث۔المَجْرَی جمع مَجارٍ: پانی بہنے کی جگہ۔
۲۔جَرَی -جَرْيًا و جَرَيانًا و جِرْيَةً الفرسُ و نحوه: گھوڑے وغیرہ کا دوڑنا۔اِسْتَجْرَی فلانًا: کسی سے چلنے کی خواہش کرنا۔الجارِيَة جمع جارِيات و جَوارٍ: لونڈی، لڑکی، بچی، باندی۔الجَرايَة و الجُراء و الجِراء: شباب، جوانی۔کہاجاتا ہے: جارية بيِّنةُ الجَراية: نمایاں شباب والی لونڈی۔
الجَرِيّ جمع أَجْرِياء: مزدور۔
۳۔جری -جَرْيًا و جَرَيانًا و جِرْيَةً: چلنا، گزرنا۔جاراه و تجاريا: کسی کے ساتھ چلنا، ساتھ ساتھ چلنا، (دو شخصوں کا)۔کہاجاتا ہے: الدين و الرهن يتجاريان: قرض و رہن ساتھ ساتھ چلتے ہیں۔
الجاري (فی المكاتبات): رواں۔ہم کہتے ہیں: الشهر الجاري: ماہ رواں۔الجارِيَة جمع جارِيات و جوار: کشتی، سورج، سانپ۔المَجْرَی جمع مجارٍ: گزرگاہ۔مَجْرَی الشمس: سورج کی گزرگاہ۔الإِجْرِيّا و الإِجْرِياء: چلنے کا طریقہ، افتاد طبع، طبیعت۔کہاجاتا ہے: جری علی اجريّاه و إِجْرِيائِه: وہ اپنی افتاد طبع کے مطابق چلا۔
۴۔جَرَی -جَرْيًا و جَرَيانًا و جِرْيَةً الامرُ: کسی معاملہ کا وقوع پذیر ہونا۔أَجْرَی القِصاصَ: قصاص لینا۔الجَرايَة: وظیفہ۔الماجَرِيات: حوادث، واقعات، اس کی اصل ماجَرَی ہے۔کہاجاتا ہے: كانت بينهم مناظرات و ماجريات يطول

شرحها: ان کے درمیان بحثیں اور واقعات ہوئے جن کی تشریح طویل ہے۔

۵۔جَرَی جَرْیًا و جَرَیَانًا و جِرْیَةً إلی الشيء: کا قصد کرنا۔أجری إلی الشيء: کا قصد کرنا۔

۶۔جَرَّی فلانًا: کو اپنی طرف سے وکیل بنا کر بھیجنا۔ أَجْرَی الامر إلی فلان: کوئی کام کسی کے سپرد کرنا یا کسی کی طرف منسوب کرنا۔إِسْتَجْرَی فلانًا: کو وکیل بنانا۔الجَرِيّ جمع جُرِيَاء: وکیل، ضامن۔ (کہا جاتا ہے هو جَرِيٌّ له: وہ اس کا ضامن ہے)، پیغامبر۔الجِرَایَة و الجَرَایَة: وکالت۔الجَرَی: کہا جاتا ہے مِن جَرَاكَ او مِن جَرَائِكَ: تمہاری وجہ سے۔

۷۔أُجْرَی له الحسابَ: کسی کا حساب رجسٹر میں درج کرنا۔۔۔۔ علیه الحسابَ: کے ذمے کچھ نکالنا۔ الحساب الجارِي (ت): تاجر کا اپنے ایجنٹ کے نام کھولا ہوا کھاتہ۔

۸۔أَجْرَی الكلمةَ: کلمہ کو منصرف کر دینا۔

۹۔أَجْرَی علیه الرزق: کو رزق دینا یا کا رزق مقرر کرنا۔ الجَرَایَة: فوجی کا راشن۔

۱۰۔أَجْرَی الأمرَ: کام کو جاری و نافذ کرنا۔جاراه و تجاریا فی الامر: سے کسی کام میں متفق ہونا، دونوں کا کسی معاملہ میں اتفاق کرنا۔

۱۱۔الجاري: ترکی خطاطی کی ایک قسم جو اوپر سے نیچے کو لکھا جاتا تھا اور شاہی فرمان کے لئے مستعمل تھا۔الجِرِّيّ و الجِرِّيث (ح): لمبی دریائی مچھلی جسے مصر میں ثعبان الماء (بام مچھلی) کہا جاتا ہے۔اس میں سر اور ریڑھ کی ہڈی کے سوا کوئی ہڈی نہیں ہوتی۔حنکلیس کے نام سے معروف ہے۔الجِرِّيَة (ع ا): پوٹا (پرندے کا)۔

○ جَرَی جَرْيًا: (پانی) کا بہنا، (کا) دریا بہنا، (پانی کی دھار) گرنا، دوڑنا، جلدی کرنا، آگے بڑھنا، دوڑ پڑنا، واقع ہونا، (کام) کا جاری رہنا، ہو رہا ہونا۔۔۔۔ لِ: پر پڑنا، کو پیش آنا۔۔۔: گردش میں ہونا، پھیلنا، رائج الوقت ہونا، رائج ہونا، رواں ہونا، تازہ یا حالیہ ہونا، چالو ہونا۔۔۔ إلی: کی راہ لینا، کی طرف جانا، کی طرف بڑھنا۔۔ علی: کے مطابق کرتے رہنا۔۔ مع: کے پیچھے ہونا، آنا یا کے بعد ہونا، (خواہش وغیرہ) کے آگے جھک جانا، (کو) مان جانا۔۔۔۔ ب: کا لازم یا قدرتی نتیجہ ہونا۔۔۔ وراء: کے پیچھے ہونا، کے پیچھے دوڑنا، کو حاصل کرنے کی کوشش کرنا۔جری له حدیث مع: اس نے کے ساتھ بات چیت کی۔

جَرَی مَجْرَاهُ: اس جیسا راستہ اختیار کرنا، اس جیسے راستہ پر چلنا، اس جیسے طریقے پر عمل کرنا، کا مماثل یا مشابہ ہونا۔جَرَی مِنهُ الشيءُ مَجْرَی الدَم: یہ اس کی دوسری فطرت بن چکی تھی۔جَرَی عَلَی الأَلْسُن: (افواہ) کا پھیلنا، گردش کرنا۔جَرَی علی کلِّ لِسانٍ: ہر ایک کی زبان پر ہونا، ہر ایک کے ہونٹوں پر ہونا۔جری علی خِطَّة: منصوبہ پر عمل کرنا۔مايجری علیه العملُ: طریقہ جس سے کام لیا جاتا ہے یا جس سے نبٹا جاتا ہے۔جو عام دستور ہو۔ جری به العملُ: مؤثر ہونا، چالو ہونا، نافذ العمل ہونا، ضابطہ کے مطابق ہونا، پر عام طور پر عمل کیا جانا (قانون، رواج کا)۔جرت العادةُ ب: دستور کے موافق ہونا، حسب معمول ہونا، عام دستور ہونا، عام قاعدہ ہونا، روزمرہ کی چیز ہونا، دستور ہونا۔جری بالعادة علی: کو حسب معمول کرنا، کو کرنے کا عادی ہونا۔جَرَتْ بِذلِكَ عَادَتُهم: یہ ان کی عادت تھی۔ جَرَّی: دوڑانا۔ جَرَّی رِيقَهُ: کسی کے منہ میں پانی بھر آنے کا باعث بننا (کھانے کی خوشبو) سے منہ میں بھر آنا)۔جاراه في: کسی معاملہ میں کسی سے اتفاق کرنا، متفق ہونا، ہم آہنگ ہونا۔۔۔ ہ: کے برابر چلنا، کا ساتھ دینا، کی رفتار سے چلنا۔ (ذہنی طور پر بھی)۔۔۔ ہ: کا اتباع کرنے کے قابل ہونا۔۔۔ ہ: کے ساتھ ساتھ جانا، سے رہنمائی حاصل کرنا۔أَجْرَی ہ: کو بہانا۔۔ ہ/ ہ: کو دوڑانا، کو چالو کرنا۔۔ ہ: کو واقع کرنا، کا باعث ہونا، (قوانین، قواعد) بجا لانا، کی تعمیل کرنا، کو عمل میں لانا، کو نافذ کرنا، پر سختی سے عمل کرانا، پر عمل درآمد کرانا کو چسپاں کرنا، (کارروائی) کرنا، (منصوبہ) چلانا، چالو کرنا، (منصوبہ) جاری کرنا۔۔ ہ ل/علی: کو کی طرف موڑنا، کو کوئی چیز عطا کرنا، کو (روپیہ، جائداد) حسب ضابطہ یا رسمی طور پر دینا۔۔ ہ علی: (جرمانہ وغیرہ) کو کسی پر عائد کرنا، لگانا۔أَجْرَی تجربةً: تجربہ کرنا۔أَجْرَی تحقيقًا: تحقیقات کرنا۔أَجْرَی لَهُ اعانةً: کو امدادی رقم دینا۔ أَجْرَاه مَجْرَی ۔: سے کسی جیسا سلوک کرنا، کو کے برابر درجہ دینا۔جَرْی: رفتار، روش۔جَرْيًا علی: کے مطابق۔مِنْ جَرَاكَ و مِن جَرَائِكَ: تمہاری وجہ سے، تمہاری خاطر۔جَرَّاء: دوڑنے والا، گھوڑ دوڑ کا گھوڑا دوڑانے والا، شرط بد کر دوڑانے والا۔جِرَايَة جمع جِرَايات: روزانہ (خوراک)، راشن، تنخواہ۔ عَيْش جِرايَة: خراب روٹی۔جَرَيان: بہاؤ، رفتار، دھارا۔مَجْرَی جمع مَجَارٍ: راستہ، ندی، دریا، نالہ، نالی، پانی کا تیز دھارا یا سیلاب، پائپ لائن، نہر، رود بار، آبنائے، دریا کا راستہ، دریا کی گذرگاہ، گندہ نالہ، بدرو، گندے نالے کے پانی کے نکاس کا نظام، پاور لائن، (برقی) کرنٹ، دریا کا دھارا، لہر، رفتارِ حالات، گزرنا، ترقی۔مجری البَول: مثانہ سے پیشاب کے اخراج کی نالی۔مَجارِي التنفس: نظامِ تنفس۔ مَجْرَی الهواء: ہوا کی رو، ہوا کا جھونکا، ہوا کی لہر، ہوا کا دھارا۔أَخَذَ مَجْرَاه: معمول کے مطابق، نشوونما پانا، معمول کے اختتام کی طرف بڑھنا۔ ماجريات (ماجری کی جمع): رفتارِ حالات، واقعات۔ مُجَاراة: (کا) ساتھ دینا، (کی) رفتار سے چلنا، (کی) تعمیل۔مُجَاراةً لِ: کی تعمیل میں، کے مطابق۔ إِجراء: (کارروائی) کرنا، عمل میں لانا، نفاذ، عملدرآمد، جمع جراءات: اقدامات، کارروائی، مقدمہ، نالش۔ اتخذ اجراءات: اقدامات کرنا۔اجراءات قانونية: قانونی اقدام، قانونی کاروائی۔جارٍ: بہتا ہوا، دوڑتا ہوا، دوڑنے والے، بہنے والا، پھیلنے والا، رواں، موجود۔الشهر الجاري: ماہِ رواں، اس ماہ، موجودہ مہینے۔جَارِيَة جمع جَارِيات و جوارٍ: لڑکی، لونڈی، کنیز، دوشیزہ، بن بیاہی عورت جو ملکہ یا شہزادی کی مصاحب ہو، مصاحبہ، نوکرانی، ملازمہ، خادمہ، کشتی، جہاز۔

جزّ: جَزَّ جُزُوزًا التمرُ: کھجور کا خشک ہونا۔ الغنمُ او البُرُّ او النخلةُ: بھیڑوں کے بال یا گیہوں یا کھجور کے درخت کا کترنے یا کاٹنے کے وقت پر پہنچنا۔جَزًّا و جَزَّزَ و اجْتَزَ الصوفَ او العشبَ او النخلَ: اون یا گھاس یا کھجور کا درخت کاٹنا، کترنا۔أَجَزَّ الغنمُ او البُرّ او النخلةُ: بمعنی: جَزّ الغنم او البرّ او النخلة۔۔۔ القومُ: قوم کی بھیڑوں کے بال کترے ہوئے ہونا یا ان کی کھیتی کا کٹا ہوا ہونا۔۔۔۔ التمرُ: کھجور کا خشک ہونا۔اِسْتَجَزَّ الغنمُ او البُرُّ او النخلةُ: بمعنی جَزّ الغنم او البرُّ او النخلة: الجِزَّة جمع جِزَز و جَزَائِز: سال میں بکری کی کتری ہوئی اون۔(و عند العامة): شہتوت کے پتے جو ریشم کے کیڑوں سے بچ رہیں۔ الجَزَز: استعمال میں نہ لائی ہوئی اون۔الجُزَاز و الجُزَازة: کٹنے کے وقت زمین پر گری ہوئی اون۔ جُزَازٌ من الليل: رات کا ایک حصہ۔الجَزَاز و الجِزاز: کٹائی، کٹائی کا وقت، کاٹنے کا وقت۔ الجَزُوزَة جمع جُزُز من الغنم: وہ بھیڑ جس کی اون کتری جائے۔الجَزِيز: کترا ہوا، کاٹا ہوا۔

الجزیزۃ: اون کا گچھا۔الجزّاز: کترنے یا کاٹنے والا۔المِجَزّ: کترنے یا کاٹنے کا آلہ، قینچی۔

○ جَزَّ ۔جَزًّا ہ: کو کاٹنا، کترنا، تراشنا (قینچی سے)، خصوصاً: بھیڑ کو مونڈنا۔جزَّۃ جمع جزز و جزائز: مونڈی ہوئی اون، بھیڑ کی اون، پشم۔مِجَزّ: اون مونڈنے کی قینچی۔

جزأ: ا۔جَزَأَ ۔جَزْءًا الشیءَ: کو اجزاء میں تقسیم کرنا، کا ایک جز ولینا۔جَزَّأَ تَجْزِئَۃً و تَجْزِیئًا الشیءَ: کو تقسیم کرنا۔تَجَزَّأَ: تقسیم ہونا۔الجزء (مص): بعض۔الجُزء جمع اَجْزَاء و الجَزء و الجَزَاء: چیز کا ایک حصہ۔الجُزَأَۃ: برے وغیرہ کا دستہ۔ الجُزئیّ: جُزوِی۔ الجُزئیۃ جمع جُزئیّات: کلیہ کی ضد۔

۲۔جَزَأَ و تَجَزَّأَ و اِجْتَزَأَ بالشیء: پر اکتفاء کرنا، پر قناعت کرنا۔جَزَّأَہُ بالشیءِ: کو پر اکسانا، کو پر آمادہ کرنا۔کہا جاتا ہے: جَزَّأَ الماشیۃَ بالرطب عن الماء: اس نے مویشی کو تر گھاس چرنے پر آمادہ کیا اور مویشی نے پانی کے بجائے سبز گھاس پر اکتفاء کر لیا۔ أَجْزَأَہ بالشیء: بمعنی جَزَّأَہ بالشیء۔ ۔ عنہ: سے بے پرواہ ہونا۔الجُزْء: کفایت۔کہا جاتا ہے: لك فی ھذا غناءٌ و جَزْءٌ: تمہارے لئے بس یہ ہی کافی ہے۔المَجزأ و المَجزأۃ و المُجزأ و المُجزأۃ: چیز کا کافی ہونے والا حصہ، بقدر کفایت حصہ۔کہا جاتا ہے: أَجْزَأَ مَجزأَ فلان و مُجزأَہ و مَجزأَتہ و مُجزأتہ: وہ فلاں کا قائم مقام و نائب ہوا۔الجُزیءُ و المُجزیءُ من الطعام: سیر و آسودہ کرنے والا کھانا۔الجَوازِئ: تر گھاس کھا کر بہت حد تک پانی سے بے نیاز ہو جانے والی نیل گائے۔

○ جَزَأَ و اِجتَزَأَ ب: پر صابر، صابر شاکر، قانع، مطمئن، یا راضی ہونا۔جَزَّأَ ہ: کو تقسیم کرنا۔تَجَزَّأَ: تقسیم ہونا، علیحدہ ہونا، جدا ہونا۔۔ عن: سے منقسم ہونا، تقسیم پذیر ہونا، سے الگ ہو سکنا، انفعال پذیر ہونا۔جُزْء جمع اَجْزَاء: حصہ، جزو، لازمی جزء، جزو، جزو ترکیب، مشتمل حصہ، کسر، قرآن مجید کا تیسواں حصہ، پارہ۔ جُزئی: جزوی، معمولی، چھوٹا، غیر اہم۔جُزئیًّا: کسی حد تک تھوڑا، ایک حصہ۔جزئیات: تفاصیل، جزئیات، باریکیاں، معمولی چیزیں، ماتحت حصے، (عدالت کے) ڈویژن، سیکشن۔مواد جزئیۃ: چھوٹے مقدمات۔محاکم جزئیۃ: سرسری انصاف کی عدالتیں۔حادثۃ جزئیۃ: چھوٹا یا معمولی ماجرا، واقعہ۔تسویۃ جزئیۃ: جزوی ادائیگی۔

الجزئیات و الکُلِّیات: مخصوص اور عام پہلو، چھوٹے اور بڑے مسائل۔جُزَیْءٌ جمع جُزَیْئات: ریزہ، ذرہ، سالمہ۔أَجْزَائِی جمع أَجْزَائِیُّون: دواساز، دوافروش، عطار، پنساری۔اَجْزَاجِی جمع اجزاجیہ: دواساز، دوافروش، عطار، پنساری۔ أَجْزَائِیۃ و أَجْزَاخانۃ: دواؤں کی دکان، عطار خانہ، دواسازی، عطاری۔تجزئۃ: تقسیم، علیحدگی، جدائی، قطع تعلق، اظہار بیزاری، مدات، اراضی کے ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔قابل لتجزئۃ: قابل تقسیم۔قابلیۃ التجزئۃ: قابل تقسیم ہونا۔تاجرُ التجزئۃ: پرچون فروش، خوردہ فروش۔

○ جُزْدان و جزدان جمع جزدانات: بٹوا، توشہ دان۔

جزح: ا۔جَزَحَ ۔جَزْحًا الرجلُ: اپنے کام کے لئے جانا۔ ۔۔ تِ الظباءُ: ہرنیوں کا جھاڑی میں داخل ہونا۔

۲۔جَزَحَ ۔جزحًا الرجلُ: بہت سا عطیہ دینا۔لہ من المال: کو مال کا کچھ حصہ دینا۔الجَزْح (مص): عطیہ۔

جزد: الجذدان: جزدان، بستہ، کیس، تھیلی (جس میں نقدی رکھی جاتی ہے)۔(ترکی لفظ)۔

جزر: ا۔جَزَرَ ۔جَزْرًا و جَزَارًا و جزارًا و اِجْتَزَرَ الشاۃَ: بکری ذبح کرنا۔أَجْزَرَ فلانًا: کو بکری ذبح کرنے کے لئے دینا۔تَجَزَّرُو ھم و اِجتَزَرُو ھم فی القتال: کو میدان کارزار میں درندوں کی غذا بننے کے لئے چھوڑ دینا۔الجَزْر (مص): ذبح کرنا۔الجَزَر (واحد جَزَرۃ): وہ جانور جس کا ذبح کرنا جائز ہو، ذبح کی ہوئی چیز۔جَزَرُ السباع: وہ گوشت جس کو درندے کھائیں۔کہا جاتا ہے: ترکوھم جَزَرًا: انہوں نے ان کو بیابان میں قتل کر ڈالا۔الجَزُور جمع جُزُر و جُزُورات و جَزَائِر: ذبح کے لئے اونٹنی یا بکری۔الجَزّار و الجَزِیر: ذبح کرنے والا۔الجِزَارۃ: ذبح کئے جانے والے جانور کے اطراف جیسے: سری پائے (جنہیں قصاب اپنی اجرت کے طور پر لے لیتا ہے)، قصاب کی اجرت۔الجزارۃ: ذبح کرنے کا پیشہ۔المَجْزِر جمع مَجَازِر: بوچڑ خانہ، مذبح، ذبح کرنے کی جگہ، جسے مسلخ بھی کہتے ہیں۔

۲۔جَزَرَ ۔النَخْلَۃَ جَزْرًا: کھجور کے درخت کو کاٹنا۔ اَجْزَرَ النخلُ: کھجور کے کاٹنے کے وقت کا قریب ہونا۔۔۔ الشیخُ: بوڑھے کی موت کا وقت قریب آپہنچنا۔

۳۔جَزَرَ ۔جَزْرًا الماءُ: پانی کا خشک یا کم ہونا۔۔ البحرُ: سمندر کا پیچھے ہٹنا۔الجَزْر: بھاٹا، مد (جوار) کی ضد۔الجَزَر: وہ جگہ جہاں سے مد (جوار) لوٹے۔الجَزِیرۃ جمع جَزائِر و جُزُر و جُزُر: وہ زمین جہاں سے پانی پیچھے ہٹ جائے، زمین جس کے چاروں طرف پانی ہو، جزیرہ۔

۴۔تَجَازَرَا: ایک دوسرے کو گالیاں دینا۔

۵۔الجَزَر و الجِزَر (ن): گاجر۔

○ جَزَرَ ۔جَزْرًا: ذبح کرنا۔ ہ: جانور، ذبح کرنا۔ ۔جَزْرًا: (پانی کا) دھنسنا، کم ہونا، گرنا، بیٹھ جانا، گھٹنا، ختم ہونا، اترنا۔جَزر: ذبح، ذبح کرنا (سمندر کا) اترنا، بھاٹا۔جَزَرَۃ: خون کی قربانی۔جَزُور جمع جُزُر: ذبح کیلئے اونٹ۔جَزّار جمع جَزّارۃ و جَزّارُون: قصائی، قصاب۔جَزِیرۃ جمع جَزائِر و جُزُر: جزیرہ، ٹاپو۔شبہ جزیرۃ: جزیرہ نما، خشکی کا وہ حصہ جس کے تین طرف پانی ہو۔الجَزِیرۃ: شمال مغربی میسوپوٹامیا Mesopotamia۔الجزائر: الجیریا Algeria۔جزیرۃ العرب: ملک عرب، عرب جزیرہ نما۔الجزائر الخالدات: بحر محیط (اٹلانٹک) میں بجانب غرب چھ جزیرے۔کینری جزیرے (the canary Islands)۔الجزیرۃ الخضراء: سپین کی جنوب غربی بندرگاہ Algeciras۔جَزَرِی: ٹاپو کا، جزیرہ کا، جزیرے کے مانند پانی سے گھرا ہوا، جزیرہ والوں کا سا تنگ نظر، جمع جزریون: جزیرہ کا باشندہ۔جزیرہ کا رہنے والا۔جَزَائِری جمع جزائریون: الجبری (صفت و اسم)، جزیرہ کا باشندہ۔مَجْزَر جمع مَجَازِر: مذبح، مسلخ، بوچڑ خانہ، کمیلا، خون خرابہ، قتل و غارت، قصائی پنا، خونریزی۔مَجْزَرَۃ جمع مَجَازِر: خون خرابہ، قتل و غارت، قصائی پنا، خونریزی، قتل عام۔جَزَر (اسم جمع واحد: جَزَرۃ): گاجر۔

جزع: ا۔جَزَعَ ۔جَزْعًا لہ من مالہ جَزْعَۃً: کو اپنے مال سے ایک حصہ دینا۔أَجْزَعَ منہ جزعۃً: کا کچھ حصہ باقی چھوڑ دینا۔اِنْجَزَعَ و تَجَزَّعَ: کٹ جانا، ٹوٹ جانا۔اِجْتَزَعَ ہ: کو کاٹنا، توڑنا۔الجِزْعَۃ و الجُزْعَۃ جمع جِزَع: تھوڑی چیز، بقیہ۔المُجَزَّعُ مِن الأَحْوَاض: حوض جس میں تھوڑا سا پانی بچا ہو۔الجَزِیعَۃ جمع جَزَائِع: بھیڑوں کے ریوڑ کا ایک حصہ۔

۲۔جَزِعَ ۔جَزَعًا و جُزُوعًا مِنْہ: پر صبر نہ کر کے غم و تکدر کا اظہار کرنا۔۔ علیہ: پر شفقت و مہربانی کرنا۔

کے بارے میں پریشانی محسوس کرنا، کے بارے میں خائف ہونا۔ صفت جَزِع و جَازِع و جَزُع و جَزاع و جَزُوع۔ جزَّع ہ: کا خوف وہراس دور کرنا۔ المِجزاع جمع مَجَازِیع بہت بے صبرا۔

۳۔ جَزَعَ ـ جَزْعًا الوادیَ: وادی کو عرض میں طے کرنا۔ الجزْع جمع اَجزَاع من الوادِی: وادی کی وہ جگہ جہاں سے اسے طے کیا جائے۔ محلّہ (جہاں لوگ رہتے ہوں)۔

۴۔ الجُزْع: رہٹ کا دھرا۔ الجَزْع رہٹ کا دھرا۔ ــــ (واحد جُزعَة) سفید وسیاہ مہرہ۔ الـجـزْع جمع أَجزَاع: شہد کی مکھیوں کا چھتہ۔ الـجَـازِعَة دو چیزوں کے درمیان رکھا ہوا تختہ جس پر کوئی چیز رکھی جائے۔ الجُزعَة چھری کا دستہ۔ الـمُـجَزَّع و المُجَزِّع سفید وسیاہ چیز۔ ـ من الرُطَب نیم پختہ کھجور، آدھی پکی کھجور۔

○ جَزِعَ ـ جَـزَعًـا و جُـزُوعًـا: متفکر ہونا یا ہو جانا، پریشان ہونا۔ ــــ من: کے بارے میں غمگین ہونا، ناخوش ہونا۔ ــــ علی: کے لئے رنج محسوس کرنا، پر ترس کھانا، کے لئے نوحہ کرنا۔ تـجَـزَّع ٹوٹ جانا، تڑاک سے ٹوٹ جانا۔ جَزْع سنگ سلیمانی، پتھر جس کی تہوں میں مختلف رنگ ہوں۔ جُـزْع دھرا، ڈنڈا، چھڑ، بلی، تیر، مشین کا لمبا دُھرا۔ جَزَع: پریشانی، بے چینی، اندیشہ، خوف، خدشہ، تشویش، فکر، روحانی اذیت، انتہائی جسمانی یا ذہنی تکلیف، خوف، ڈر، ہراس، بیم، یاس، اداس، آزردگی، غمگینی۔ جَـزِع بے چین، بے صبر، پریشان، مضطرب، خائف، اندیشناک، بے کل، بے قرار۔ جـزُوع و جـازِع بے چین، بے کل، بے قرار، مضطرب، بے صبر، بے تاب، حد سے زیادہ خواہشمند، متفکر، خائف، اندیشناک۔ مُـجَزَّع لہریا، رنگ دار، بوقلموں مختلف رنگوں کے ٹکڑے لگا ہوا، رنگ برنگا۔

جزف: جَزَفَ ـ جَزْفًا و اِجتَزَفَ الشيءَ: کو بے تولے، بے ناپے اٹکل بیچنا یا خریدنا۔ جَـازَفَ مُجَازَفَةً: کی اٹکل اور تخمینہ سے خرید وفروخت کرنا۔ اسی سے ہے: جَازَفَ فی کلامہ بے تکی اور بے اصولی باتیں کرنا۔ الـجِـزَاف (جیم کی تثلیث کے ساتھ) و الـجَـزِیف اٹکل اور تخمینہ کی بیع۔ کہا جاتا ہے: بیعٌ جَزِیف و بَیعٌ جُزَافٌ اٹکل اور تخمینہ کی بیع۔

۲۔ جَـازَفَ بـنفسـہ اپنی جان کو خطرہ میں ڈالنا، جان پر کھیلنا۔

۳۔ الـجَـزُوف مِن الـحَـوامِل: ولادت کی حد سے گزرنے والی حاملہ۔ الـجَـزَّاف: شکاری، صیاد۔ المِجزَفَة: مچھلی پکڑنے کا جال۔

○ جَـازَفَ: بے سوچے سمجھے، اٹکل پچو سے عمل یا حرکت کرنا، بے شعوری سے کچھ کرنا، قسمت آزمائی کرنا، خطرہ لینا، نفع کی امید پر روپیہ لگانا، سٹہ کا کاروبار کرنا، مبہم بات کرنا، عام پیرائے میں بات کرنا۔ ــــ ب: کو خطرہ میں ڈالنا، کا جوا کھیلنا۔ جـازَفَ بـنفسـہ: اپنی جان خطرہ میں ڈالنا۔ جـازف بـہ فی (کسی مہم وغیرہ) میں کود پڑنا۔ جُزَاف: کسی چیز کی کوئی مقدار کی خریداری۔ جُـزَافًـا: بے سوچے سمجھے، اٹکل پچو سے، یونہی، اتفاق سے۔ مُـجَازَفَة: احمقانہ بہادری، مہم، طالع آزمائی، جوکھوں کا کام، جوکھوں، خطرہ، بے وقوفی، بے احتیاطی، لاپرواہی، منچلا پن، جلد بازی، بے باکی، اجڈ پن۔ مُـجَـازِف جلد باز، غیر محتاط، عاقبت نااندیش، لاپرواہ، بے وقوف، جیالا، اجڈ جیالا، جاں باز، من چلا، سورما، جری، اولوالعزم۔

جزل: ۱۔ جَزُلَ ـ جَزَالَةً الشیءُ: موٹا ہونا، بڑا ہونا۔ اِسـتَـجـزَلَ ہ: کو موٹا، بڑا یا کسی کلام کو فصیح پانا۔ الجَزْل (مص) موٹا، بڑا۔ الجَزَال و الجَزِیل بڑی اور بہت چیز۔

۲۔ جَـزُلَ ـ جَـزَالَةً الـرجـلُ: صائب الرائے ہونا۔ اِسـتَجـزَلَ رأیہ: کی رائے کو بہت عمدہ پانا۔ الجَزْل بے غلط رائے والا، عمدہ رائے والا۔

۳۔ جَزُلَ ـ جَـزَالَةً الـمنطقُ: منطق فصیح ہونا۔ صفت: جَزْل جمع جِزَال و جَزِیل جمع أَجْزَال و جِزَال۔ الجَزْل عمدہ لفظ۔

۴۔ جَزَلَ ـ جَزْلًا الشیءَ: کے دو ٹکڑے کرنا۔ ـ القَتَبُ غاربَ البعیر: کجاوے کا اونٹ کی پیٹھ اور گردن کو کاٹ دینا، زخمی کر دینا۔ الجَـزَال و الجِزَال: کھجور کے پھل اتارنا۔ کہا جاتا ہے: هـذا زمنُ الجزال یہ کھجور کے پھل اتارنے کا زمانہ ہے۔

۵۔ أَجزَلَ العطاءَ و فی العطاء و من العطاء لفلان و علیہ: کو بہت بخشش دینا۔ اِستَجزَلَ ہ کو بہت فیاض پانا۔ الجَزْل بہت فیاض، بہت۔ الجَزَال و الجَزِیل بہت چیز۔

۶۔ الجَوزَل جمع جَوازِل کبوتر کا بچہ۔

○ جَزُلَ ـ جَزَالَةً بہت ہونا، بڑا ہونا، وافر ہونا، فراوان ہونا، کثیر ہونا، کافی ہونا۔ أَجزَلَ لَہُ العطاءَ کو فیاضی، فراخ دلی اور رواداری سے دینا۔ اِجتَزَلَ مختصر نویسی کرنا۔ جَزْل و جَزِیل جمع جِزَال وافر، فراواں، کثیر، بہت، وافر؛ خاص، واضح اور فصیح (اسلوب، طرز، انداز)۔ جَزْل الرای صحیح اور بے غلط بصیرت والا۔ شـکـرہ شـکـرا جزیـلا: اس نے اس کا فراخدلانہ شکریہ ادا کیا۔ شکـرا جزیلا: بہت بہت شکریہ۔ جِـزْلَة ٹکڑا۔ جَـزَالَة: بہتات، افراط، کثرت، وفور، زیادتی، (اسلوب کی) پاکیزگی۔ مُجتَزِل: مختصر نویس، سٹینوگرافر۔

○ جُزْلان: جزدان (دیکھو جزدان)۔

جزم: ۱۔ جَزَمَ ـ جَزْمًا ہ: کو کاٹنا۔ ــ الأَمرَ: کسی امر کا قطعی فیصلہ کرنا۔ (آپ کہتے ہیں: امـرتُـہُ أمـرًا جَـزْمًـا: میں نے اس کو قطعی حکم دیا۔ هـذا حـکـمٌ جَزْمٌ: یہ لازمی اور قطعی حکم (فیصلہ، رائے) ہے۔) ــــ علی الأمر: کا پختہ ارادہ کر لینا۔ ــــ الیمینَ: قسم پوری کرنا۔ (آپ کہتے ہیں: حلف یـمـیـنًا جَزْمًا: اس نے ایسی قسم کا حلف اٹھایا جو پوری کی جانے والی تھی)۔ ــــ عـلـیـہ الشیءَ: کسی چیز کو کسی پر واجب ٹھہرانا۔ ـ الحرفَ حرف کو ساکن کرنا، جزم دینا۔ ـ الفعلَ: فعل کے آخری حرف کو اگر صحیح ہے ساکن کرنا، یا حرف علت یا تثنیہ وجمع سے نون ساقط کرنا۔ ــــ و جَزَّمَ علیہ: پر ساکت وخاموش ہونا۔ ـ عنہ: کے بارے میں بزدل اور عاجز ہونا۔ تَجَزَّمَ العُودُ لکڑی کا پھٹنا۔ اِنجَزَمَ الحرفُ: ساکن ہونا۔ ـ العظمُ: ہڈی ٹوٹنا، ٹوٹ جانا۔ الـجِزْم من الأَقلام: برابر قط والا قلم۔ الـجَازِم جمع جَـوَازِم (فا): جزم دینے والا کلمہ۔ جیسے لَمْ وغیرہ۔ الجِزْمَة: بھیڑوں کے ریوڑ کا حصہ۔

۲۔ جَزَمَ و اِجتَزَمَ النَخلَةَ: کھجور کے درخت کے پھلوں کا اندازہ لگانا، تخمینہ لگانا۔

۳۔ جَـزَمَ ـ الـرجـلُ: دن رات میں ایک ہی مرتبہ کھانا کھانا۔ الجَزْمَة: رات دن میں ایک مرتبہ کا کھانا۔

۴۔ جَـزَمَ و جَـزَّمَ القربةَ: مشک کو بھرنا۔ الـجَـازِم جمع جَوَازِم: بھرا ہوا۔ کہا جاتا ہے: سقـاءٌ جازمٌ: بھری ہوئی مشک۔ بـعیرٌ جازمٌ سیراب اونٹ۔ مِجزَم: بھرا ہوا۔ کہا جاتا ہے: سـقـاءٌ او إنـاءٌ مِجزمٌ بھری ہوئی مشک، بھرا ہوا برتن۔

۵۔ الجِزْم حصہ۔ ــــ من الأُمور قبل از وقت آ جانے والا معاملہ۔ الـجَـزْمَة جوتا جو ٹخنے تک ہو، (ترکی لفظ)۔

○ جَزَمَ ـ جَزْمًا فیصلہ کرنا، رائے قائم کرنا۔ ـ ہ فعل مضارع کے آخری حرف کو جزم دینا، ساکن کرنا۔ ــــ ہ: کو کاٹ ڈالنا، کاٹ کر چھوٹا کرنا، کو قینچی سے کاٹنا،

تراشنا، کا فیصلہ کرنا، کو طے کرنا۔ ــــ ب: کے بارے میں پورا یقین ہونا، مطلقاً پر یقین ہونا، کو مصدقہ طور پر کہنا۔ ــ علی: کا مصمم ارادہ کرنا، کو کرنے کا فیصلہ کرنا، کا پکا ارادہ کرنا۔ ــ ہ علی کو پر عائد کرنا، کو کے گلے منڈھنا، کو پر لازمی، لازم، واجب یا فرض کرنا۔ جَزْم: کاٹنا، تراشنا، فیصلہ، عزم، ارادہ، قصد۔ عــــلامۃ الجزم، جزمة: جزم۔ جَزْمَة: جزم (؍) عربی میں (د)۔ جَازِم: فیصلہ کن، قطعی، غیر مبہم، ناطق، آخری، ــ ب: کا پختہ قائل، پر یقین۔ مَجْزُوم: کٹا ہوا، تراشا ہوا، قینچی سے کٹا ہوا، فیصلہ شدہ، طے شدہ، ساکن (حرف)۔ مُنْجزِم: ساکن (حرف)۔ جَزْمَة جمع جَزْمات و جِزَم: جوتوں کا جوڑا، ٹخنہ تک جوتوں کا جوڑا، بوٹ، شوز۔ جزمة برباط: تسمے والے بوٹ۔ جــزمَةٌ لَــمَّــاعَةٌ: چمکدار چمڑے کے جوتے۔ جَزامجي و جزماتي جمع جزماتيه: جوتے بنانے والا۔

جزی: ۱۔ جَزَى ـجَزَاءً الرجلَ بكذا و على كذا: کو کا بدلہ دینا۔ جَازَى مُجَازَاةً و جزاءً ہ: کو بدلہ دینا۔ اِجْتزَاه: سے بدلہ مانگنا۔ الجزاء و الجَزاء و الجَازِيَة و المُجَازاة: کسی چیز کا بدلہ۔ الجازية کی جمع الـجَـوَازِي ہے۔ کہا جاتا ہے: جَـزَتْكَ الجَوَازِي: تم نے اپنے کیے کا بدلہ پالیا۔

۲۔ جَزَى فلانًا حقَّهُ: کا حق ادا کرنا۔ تَجَازَى تَجَازِيًا دينهُ و بدَيْنِه على فلان: سے اپنا قرضہ طلب کرنا، قرض کا تقاضا کرنا۔

۳۔ جَزَى ـالشيءُ ہ: کسی شے کا کسی کے لئے کافی ہونا۔ ــ و أَجْزَى الامرُ منه و عنه کا قائم مقام ہونا، کے لئے کافی ہونا۔ کہا جاتا ہے: يـجـزى هـذا مـن او عـن ذاك: یہ اس کے قائم مقام ہے۔ یہ اس کے لئے کافی ہے۔ الجِزْيَة جمع جِزًى و جِزْيٌ و جِزَاء: ذمی سے لیا جانے والا ٹیکس: مین کا خراج۔ الأَجْزَى: زیادہ کافی، آپ کہتے ہیں: الـلـحـمُ السمينُ اجزى من المَهْزُول: موٹا تیار گوشت دبلے گوشت سے بہتر ہے۔

○ جَزَى ـجَزَاءً ہ ب/عـلـى: کو کا بدلہ دینا، کے نقصان کی تلافی کرنا، کو کا معاوضہ دینا، کو کا انعام دینا، کو کی سزا دینا۔ ــ ہ کو مطمئن کرنا۔ ــــ ہ ب کی سے تلافی کرنا۔ ــــ عن کی تلافی کرنا، کا رد عمل کرنا۔ جَـزَاكَ الـلّٰـهُ خيـرًا اس کے لئے اللہ تمہیں خوش رکھے۔ جَزَاهُ جَزاءَ سِنِمَّارَ: اس نے برائی کے بدلے اس سے نیکی کی۔ جازا ہ ب کا سے معاوضہ دینا، کا سے بدلہ دینا۔ ــــ ہ ب: کو کا معاوضہ دینا، کو کا بدلہ دینا۔ ــــ ہ ب/علی: کو کا انعام دینا، کو کی سزا دینا۔ جازاهم خيرًا: اس نے اللہ تعالیٰ سے ان پر انعام کی دعا کی۔ أَجْـزَى ہ: کو کافی ہونا، کے گھر کی صفائی ستھرائی کرنا۔ ــــ عن: کی جگہ لینا، کی جگہ کام کرنا۔ جَـزاء: بدلہ، معاوضہ، جزا، سزا، تلافی، حساب چکانا، جرمانہ، تاوان۔ جــزاء نـقـدی: جرمانہ۔ جَـزائِـي: سزا کا، تعزیری۔ جِـزْيَة جمع جِـزًى و جِـزَاء: ٹیکس، خراج، باج، اسلامی حکومت میں آزاد غیر مسلموں پر فی کس ٹیکس۔ تَـجْـزِيَة انعام۔ مُجَازَاة: سزا، بدلہ، معاوضہ۔

جس: ۱۔ جَسَّ ـجَسًّا و اِجْتَسَّ الارضَ: زمین روندنا۔

۲۔ جَسَّ ـجَسًّا و اِجْتَسَّ ہ بعينه: کو گھورنا، تیز نظر سے دیکھنا۔ ــ ہ: کا پتہ لگانے کے لئے ہاتھ سے چھونا، ٹٹولنا۔ الـمَـجَـسّ چھونے کی جگہ، سینہ۔ (کہا جاتا ہے: فـلانٌ ضَيِّقُ الـمجَسِّ او المَجَسَّة: فلاں شخص تنگدل ہے، فلاں شخص کا سینہ تنگ ہے)۔ (ع ا) حشرات وغیرہ کی مونچھیں، جو چھونے کی حس رکھتی ہیں۔ الـمَـجَـسَّة جمع مَـجَـاس: بـمـعـنی الـمَـجَـس (طب) نبض۔ کہا جاتا ہے: مُجَسَّتُهُ حارّة: اس کی نبض گرم ہے۔ المِجَسَّة جمع مَجَاسّ و مِجَسَّات: چھونے کا آلہ۔ جَـوَاسُّ الانسان: واحد جاسّة: ہاتھ، آنکھ، منہ، سونگھنے کی حس، سننے کی حس (انسان کے پانچ حواس)۔

۳۔ جَسَّ و تَـجَـسَّـسَ و اِجْتَسَّ الاخبارَ و الامورَ: خبروں یا کاموں کی تفتیش کرنا، ان کی دریافت میں لگنا۔ الـجَـسِيس جمع أَجِـسَّـه و الجاسوس جمع جَـوَاسِيس و الجسَّاس: حالات دریافت کرنے والا، حالات کی تفتیش کرنے والا، جاسوس۔ الـجـسَّـاس جمع جَـسَّـاسات: برقی لہروں کو بھیجنے یا وصول کرنے کا آلہ۔ الجاسوسية: جاسوسی، جاسوسی کا پیشہ، جاسوسی کا محکمہ۔ ضـد الـجــاســوسية جوابی جاسوسی۔ (Counter- espionage - counter inteligence)۔

○ جَـسَّ ـجَـسًّـا و مَجَسَّةً ہ: کو چھونا، محسوس کرنا، ہاتھ سے چھونا، کو چھو کر معلوم کرنا، کی چھو کر پڑتال کرنا، کو جانچنا، آزمانا، کا امتحان کرنا، کا کھوج لگانا، کی تفتیش کرنا، کی چھان بین کرنا، کی تہہ کو پہنچنا، کے بارے میں معلومات حاصل کرنے کی کوشش کرنا، کو دریافت کرنے کی کوشش کرنا، عمل سے قبل کے بارے میں صورت حال کا اندازہ کرنے کے بعد معلومات جمع کرنا۔ جَسَّ نبضه: کی نبض دیکھنا۔ (مجازًا) جَسَّ نبـضَ الـشـيء: کی چھان بین کرنا، کی تہہ کو پہنچنا، کو معلوم کرنے کی کوشش کرنا۔ تَـجَـسَّـسَ ہ: کے بارے میں معلومات حاصل کرنے کی کوشش کرنا، کو معلوم کرنے یا دریافت کرنے کی کوشش کرنا، کی دیکھ بھال کرنا، کی مخبری کے لئے پھرنا، کا گہرا مطالعہ کرنا، پر خوب غور کرنا۔ تَجَسُّس: جاسوس ہونا، جاسوسی میں حصہ لینا۔ ــ علی: پر خفیہ طور پر کڑی نظر رکھنا، کی مخبری کرنا، کی ٹوہ میں لگا رہنا، کے بارے میں خواہ مخواہ تجسس کرنا۔ تَـجَـسَّـسَ لـه الاخبارَ: کے لئے معلومات جمع کرنا، کے لئے جاسوسی کرنا۔ اِجْتَسَّ ہ: کو چھونا، محسوس کرنا، عمل سے قبل کے بارے میں معلومات حاصل کرنے کی کوشش کرنا تاکہ صورت حال کا اندازہ کیا جاسکے۔ طَرِيُّ الجَسّ: چھونے میں نازک، نرم و ملائم سطح کا، تازہ۔ جــاسُـوس جمع جَوَاسِيس: جاسوس۔ جَاسُوسة: جاسوس عورت۔ جــاسُوسِـي: جاسوسی کا۔ جَـاسُوسِية: جاسوسی۔ مَجَسّ: چھونے اور محسوس کرنے کی جگہ، چھونے کی حس۔ خَشِـنُ الـمُجَـسّ: چھونے میں کھردرا، ناہموار سطح کا۔ مِـجَـس: زخم سلائی (probe)۔ تَجَسُّس: جاسوسی۔

جسأ: جَسَأَ ـجَسْأً و جُسُوءًا و جُسَاءَةً ت اليدُ مـن الـعـمـل: کام سے ہاتھ کا سخت ہو جانا۔ صفت: جَاسِئَة و جَسْآء: الجَسِيّ: سخت کھال، جما ہوا پانی۔ الـجاسِئ من النبات و نحوه: خشک پودا وغیرہ۔

○ جاسِئ: سخت، کھردرا، سخت ناہموار۔

جسد: ۱۔ جَسِدَ ـجَسَدًا الدمُ به: سے خون کا چپکنا، چمٹنا۔ صفت: جَسِد و جاسِد۔ الـجَـسَد جمع أَجْسَاد: خشک خون۔ الجَسِيد: خشک خون۔

۲۔ جَسَّدَه: کو زعفران سے رنگنا۔ الجَسَد جمع أَجْساد و الجِساد (ن) زعفران۔

۳۔ تَـجَـسَّـدَ: جسم والا ہونا۔ حضرت مسیح کلمۃ اللہ کا حضرت مریم کے اندر بشری جسم اختیار کرنا، تجسیم یسوع مسیح۔ الـجَـسَـد جمع أَجْسَـاد: انسان کا جسم، نسبت کی صورت میں۔ جَسَدِيّ و جُسْدانِيّ۔ المِجْسَد: بدن سے متصل قمیص، بنیان۔ الـجُـسَـاد: پیٹ کا درد۔

○ جَسَّـدَ ہ: کو مادی بنانا، حیوانی بنانا، کو جسم پہنانا، کو ٹھوس شکل دینا، کو میں شامل کرنا، پر مشتمل ہونا، کو جسم

عطا کرنا، کو مجسم کرنا، کو مادی شکل میں پیش کرنا۔ تَجَسَّدَ: مادی ہو جانا، حیوانی ہو جانا، ٹھوس شکل اختیار کرنا، عمل میں آنا، مادی صورت میں آنا، مجسم ہو جانا (مسیحیت کا عقیدہ)، سہ بُعدی ہو جانا۔ (become three dimensional)۔ جَسَد جمع أَجْسَاد: جسم، عِيدُ الجَسَد و خميسُ الجَسَد: عیسائیوں کا تہوار در بارہ تجسم حضرت عیسیٰ۔ جَسَدِيّ: جسمانی، بدنی، جسمی، انسانی، بشری، حیوانی، مادی، فانی، دنیاوی، نفسانی، شہوانی۔ جُسْدانِي: جسمانی، بدنی، جسمی۔ تَجَسُّد: وقوع، ظہور، تجسم، انسانی شکل (مسیحی عقیدہ)۔ مُجَسَّد: مجسم، عملی شکل دیا ہوا، ظاہری شکل میں لایا ہوا، عملی شکل میں ظاہر کیا ہوا۔ مُتَجَسِّد: مادی، جسمانی۔ مجسم، متشکل بشکل انسانی۔

جسر ۱۔ جَسَرَ ـُ جَسَارَةً و جُسُورًا علی الامر: کو کرنے کی جسارت کرنا۔ ــ و تَجاسَرَ: لمبا ہونا، جرأت کرنا۔ جَسَّرَهُ: کو شجاع بنانا، دلیر بنانا۔ الجَاسِر جمع جُسَّار و جَاسِرُون و الجَسُور جمع جُسُر و جُسْر مونث: جَاسِرة: شجاع، بہادر، آگے بڑھنے والا۔ الجَسَرَة: جسارت، جرأت، دلیری، بہادری۔ الجَسَّار: بہت منچلا، بہت دلیر و بہادر۔

۲۔ جَسَرَ ـُ جَسْرًا: پل بنانا۔ ــ اِجْتَسَرَ المفازةَ: بیابان کو عبور کرنا، طے کرنا۔ الجِسْر و الجَسْر جمع جُسُور و أَجْسُر: پل۔

۳۔ الجَسْر مونث جَسْرَة من الرجال: بڑے ڈیل ڈول والا آدمی۔ ــ من الإبل: بڑا اونٹ۔

○ جَسَرَ ـُ جَسْرًا ہ: کو عبور کرنا، کا احاطہ کرنا، میں سے گزرنا، کے پار جانا، کو قطع کرنا، کے شرق سے مغرب تک سفر کرنا۔ ــ جُسَارَةً و جُسُورًا علی: کی جرأت کرنا، کو خطرے میں ڈالنا، کو کرنے کی ہمت کرنا۔ جَسَّرَ بند یا پشتہ بنانا، کھائی یا خندق بنانا۔ ــ ہ علی: کو کچھ کرنے کی جرأت دلانا کی ہمت بندھانا، کا جی بڑھانا۔ تَجَاسَرَ علی: کی جسارت کرنا، جرأت کرنا (خطرہ) کا مقابلہ کرنا، (خطرناک کام کا) بیڑا اٹھانا، کو خطرہ میں ڈالنا، کے ساتھ گستاخی کرنا، ڈھیٹ بننا، منچلا ہونا، آگے کھیلنے والا ہونا۔ اِجْتَسَرَ ہ کو عبور کرنا، کا احاطہ کرنا، میں سے گذرنا، کے پار جانا، کو قطع کرنا، کے مشرق سے مغرب تک سفر کرنا۔ جسر جمع اجْسُر و جُسُور: پل، پشتہ، کھائی، بند، خندق، سیلاب روک پشتہ۔ ــ جمع جُسُورَة: شہتیر، دھرا، دھرے کا ڈنڈا، گول ڈنڈی۔ جِسْرٌ مُتَحَرِّكٌ متحرک پل۔ جِسْرٌ مُعَلَّق: لٹکتا پل، معلق پل۔ جِسْرٌ عائِمٌ: کشتیوں کا پل، تیرنے والا پل۔ جُسُور: بہادر، نڈر، بے باک، گستاخ، ڈھیٹ، آگے کھیلنے والا۔ جَسَارَة: بہادری، دلیری، منچلا پن، بے احتیاطی، لاپرواہی، جواں مردی، بے باکی، شجاعت، چستی، چالاکی، آزاد خیالی، ترقی پسندی، گستاخی، بے ادبی، شوخی۔ تجاسُر: بہادری، منچلا پن، بے احتیاطی، لاپرواہی، جواں مردی، بے باکی، شجاعت، چستی چالاکی، آزاد خیالی، ترقی پسندی، گستاخی، بے ادبی، شوخی۔ مُتَجَاسِر: بہادر، نڈر، گستاخ، منچلا، ڈھیٹ، تیز، دلیر، سرگرم۔

جسع: جَسَعَ ـَ جُسُوعًا عن العطاء: عطا سے رکنا، باز رہنا۔ الجَاسِع من السفر: دور دراز کا سفر، لمبا سفر۔

جسم: ۱۔ جَسُمَ ـُ جَسَامَةً: تناور، موٹا ہونا، مضبوط ہونا۔ صفت: جُسَام و جَسِيم جمع جِسَام مونث: جُسَامَة و جسيمة۔ جَسَّمَ ہ: کو موٹا اور مضبوط کرنا۔ تَجَسَّمَ: تناور اور موٹا ہونا۔ ــ الأَمرَ او الرملَ: کسی امر عظیم کی طرف اقدام کرنا یا ریگستان کے بیشتر حصہ کو طے کرنا۔ ــ فلانٌ من الکَرَم: کرم و فیاضی کا پتلا ہونا۔ ــ فلانًا من بین القوم: کو قوم میں سے چن لینا۔ الجسم جمع أَجْسَام و أَجْسُم و جُسُوم: بدن، تجسم، لمبائی، چوڑائی اور گہرائی رکھنے والی چیز۔ نسبت کے لئے: جِسْمِي و جِسْمَانِي۔ الجُسُم: بڑے بڑے امور۔ الأَجْسَم: زیادہ تناور اور بڑا۔ المُجَسَّم: ہر وہ چیز جو طول و عرض و عمق رکھتی ہو، جسم کے طول کو اس کے عرض اور عمق سے ضرب دینے سے حاصل ہونے والا عدد۔ الجُسْمان: جسم۔

۲۔ تَجَسَّمَ فی عینی کذا: کے خیال و تصور میں آنا۔ ــ الارضَ: کسی زمین کا ارادہ کرنا۔

○ جَسُمَ ـُ جَسَامَةً: بڑا ہونا، قد آور ہونا، جسیم ہونا، بھاری ہونا، پہاڑ کا پہاڑ ہونا، فراخ ہونا، کشادہ ہونا، لا انتہا ہونا، بہت ہونا، بہت بڑا ہونا، بے حد ہونا، عظیم ہونا۔ جَسَّمَ ہ کو مادی بنانا، جسمانی بنانا، کو جسم پہنانا، کو شکل یا صورت دینا، کو جسمانی بنانا، کی تشکیل کرنا، کو ظہور میں لانا، کو حقیقت کا جامہ پہنانا، مادیت کے رنگ میں رنگنا؛ کو نمایاں کرنا، واضح کرنا، کو بڑا کرنا، بڑھانا، (خوردبین کا)، کو بڑا بنانا، ضخیم بنانا، بہت بڑا بہت وسیع اور بہت ضخیم بنانا، کو زیادہ اہم ظاہر کرنے کی کوشش کرنا، کو بڑھا چڑھا کر بیان کرنا۔ تَجَسَّمَ مادی یا حیوانی ہو جانا، مجسم ہو جانا، عمل میں آنا، مادی صورت میں آنا، صورت اختیار کرنا، ٹھوس یا محسوس ہو جانا، جامہ عمل پہننا، مادی صورت میں آنا، بڑا ہو جانا، بہت بڑا ہو جانا، حجم میں بڑھ جانا، جسامت اور قد و قامت میں بڑھ جانا۔ جِسْم جمع أَجْسَام و جُسُوم: جسم، گاڑی وغیرہ کی باڈی، صورت، شکل، مادہ، اصلی جزو۔ جِسْمِي: جسمانی، بدنی، مادی، ٹھوس، مضبوط، اصلی، حقیقی۔ جَسِيم جمع جِسَام: بڑا، طول طویل، ضخیم، بہت بڑا، بہت وسیع، بہت ضخیم وسیع، خاصا موٹا، کیم و شحیم، موٹا، فربہ، بوجھل، بہت بھاری، انتہائی اہم۔ جُسَيْم جمع جُسَيْمات: ذرہ، خون میں زندہ مادہ کی بہت چھوٹی اکائی سرخ یا سفید رنگ کی۔ أَجْسَم: زیادہ طول طویل، زیادہ ضخیم، زیادہ بڑا، زیادہ کیم و شحیم، زیادہ فربہ۔ جَسَامَة قد، قامت، جسامت، حجم، موٹاپا فربہی، تنومندی، طاقت وری۔ جُسْمان جسم، تودہ۔ جُسْمانِي: جسمانی، مادی، بدنی۔ التأديب الجُسْماني: جسمانی سزا۔ تَجْسِيم: یکجائی، عملی اظہار، جو کسی چیز کو ٹھوس صورت دے، نمایاں خدوخال، واضح خاکہ، طول کلامی، کشادگی، توسیع، مبالغہ، بڑھا چڑھا کر دکھانا، بڑھا چڑھا کر دکھانے کی قوت۔ مُجَسَّم جسمانی، بڑا کر کے دکھایا ہوا، مادی، سہ بُعدی، محسوس، ٹھوس، ہیولائی، ابھارا ہوا۔ خَرِيطَةٌ مُجَسَّمَة طبعی نقشہ جس میں قدرتی چیزیں ابھار کر یا رنگ بھر کر دکھائی جاتی ہیں۔ فِلم مُجَسَّم سہ بعدی فلم۔

جسا: جَسَا ـُ جَسْوًا و جُسُوًّا: بمعنی جَسَأَ۔ جَاسَى مُجَاسَاةً ہ: سے دشمنی کرنا۔

○ جسا ـُ جُسُوا: سخت ہو جانا، ٹھوس ہو جانا۔

جش: ۱۔ جَشَّ ـُ جَشًّا ہ: کو کوٹنا، توڑنا۔ اَجَشَّ الشيءَ: کو کوٹنا، توڑنا۔ ــ البُرَّ: گیہوں کو موٹا پیسنا، کا دلیا نکالنا۔ صفت مفعولی: جَشِيش و مَجْشُوش۔ المِجَشّ و المِجَشَّة: دلیا دلنے کی چکی۔

۲۔ جَشَّ القومُ: لوگوں کا جمع ہونا، کوچ کرنا (ضد)۔ الجَشَّة و الجُشَّة: ایک ساتھ آنے والا لوگوں کا گروہ۔

۳۔ جَشَّ المکانَ: کسی جگہ جھاڑو دینا، اس کو صاف کرنا۔ ــ دَمْعَهُ: آنسو نکالنا، بہانا۔

۴۔ جَشَّ ہ بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا۔

۵۔ أَجَشَّ و اِجْتَشَّ المکانُ: جگہ کا گنجان و گھنی گھاس اور نباتات والی ہونا۔

۶۔ الجَشُّ من المواضع: پتھریلی جگہ۔ الجَشَّة و الجُشَّة: بیٹھی، بھرائی ہوئی یا روکھی آواز۔ الأَجَشّ مونث جَشَّاء: بھونڈی آواز والا آدمی۔

○ جَـشَّ ـُ جَشًّا ہ: کو پیسنا، کچلنا، رگڑنا، کدوکش پر چھیلنا۔ جَشَّة: آواز کا بیٹھا ہوا یا بھرائی ہوئی ہونا، آواز کا روکھا پن، آواز کا بھاری پن۔ جَشِیش: پسا ہوا، کچلا ہوا، رگڑا ہوا، کدوکش کیا ہوا۔ أَجَش مونث جَشَّاء: بیٹھی، بھرائی ہوئی یا بھاری (آواز)۔

جشأ ۱۔ جَشَأَ ـَ جُشُوءًا و جُشأً و جَشَأَت نفسُهُ: کا خوف یا غم کے باعث جی متلانا۔ ــــ البحرُ: سمندر کا ہیجان میں آنا۔ جَشَّأَ تجشِئةً و تَجشَّأَ تَجشُّؤًا: ڈکار لینا۔ اِجْتَشَأَ البلادَ و احتشأتْهُ البلادُ: ملک کو ناموافق پانا یا ملک کا ناموافق ہونا۔ الجُشَاء واحد جُشَأة و جُشَاة: ڈکار۔

۲۔ جَشَأَ ـَ جُشُوءًا و جُشأً و جَشَأَ المكانُ: جگہ کا خوب پودے اگانا۔ مِنَ المکان جگہ سے نکلنا۔

○ جَشَأَ و تَجَشَّأَ: ڈکار لینا۔ جُشَاء و جُشَأَة ڈکار، ڈکار لینا۔

جشب: جَشَبَ ـُ و جَشِبَ ـَ جَشْبًا و جَشُبَ ـُ جَشَابَةً الطعامُ: کھانے کا موٹا اور بدذائقہ ہونا صفت: جَشْب و جَشِب و جَشِيب و مِجْشَاب و مَجْشُوب۔ جَشُبَ الرجلُ: کا بدغذا ہونا، بری خوراک پر گذارہ کرنا۔ المِجْشَب موٹے جسم والا، بہادر۔

جشر ۱۔ جَشَرَ ـُ جَشْرًا المواشيَ: مویشیوں کو چرنے کے لئے نکالنا، لے جانا۔ ـ جُشوراً الرجلُ: سفر کرنا۔ جَشَّرَ المواشيَ: مویشیوں کو چرانے کے لئے نکالنا، لیجانا۔ الجَشَر و الجُشَار: چراگاہ میں چرنے کے بعد شام کو اپنے مالکوں کے پاس لوٹ کر نہ آنے والے مویشی، چراگاہ میں اپنے اونٹوں کے ساتھ رات گزارنے اور گھر نہ لوٹنے والے لوگ۔ الجُشارِيّ چرواہا۔

۲۔ جَشَرَ ـُ جُشُورًا الصبحُ: پو پھٹنا۔

۳۔ جَشِرَ ـَ جَشَرًا و جُشِرَ: کی آواز کا بیٹھنا، کا کھانسنا۔ صفت: أَجْشَر مونث جَشْراء جمع جُشْر۔ الجُشْرَة: آواز کا بیٹھا ہوا ہونا، کھانسی۔

۴۔ جَشَّرَ الاناءَ: برتن کو خالی کرنا۔ المِجْشَر جمع مَجَاشِر حوض۔

○ جُشَر ڈھور ڈنگر، مال مویشی۔

جشع: جَشِعَ ـَ جَشَعًا و تَجَشَّعَ: بدحرص اور لالچی ہونا صفت: جَشِع جمع جَشِعُون و جَشَاعَى و جُشَعَاء و جِشَاع۔ تَجاشَعَا الماءَ: پانی پر باہم برافروختہ ہونا۔

○ جَشِعَ ـَ جَشَعًا و تَجَشَّعَ: لالچی ہونا، حریص ہونا۔ جَشَـع: حرص، لالچ، طمع، حد سے زیادہ خواہش، حسرت یا تمنا۔ جَشِع حریص، لالچی۔

جشم ۱۔ جَشِمَ ـَ جَشْمًا و جَشَامَةً الامرَ: تکلیف اور مشقت سے کام کرنا۔ کہا جاتا ہے: جَشِمْتُ اليك عَرَقَ القِربة: میں نے تمہاری وجہ سے بڑی مشقت جھیلی۔ جَشَّمَ و أَجْشَمَ ہ الامرَ: کو کام کرنے کی تکلیف دینا۔ کہا جاتا ہے: مهما تُجَشِّمُني فإني جاشِم: جتنی بھی تم مجھے تکلیف دو گے میں جھیلوں گا۔ تَجَشَّمَ الرملَ: ریگستان کے بیشتر حصہ کو عبور کرنا۔ ــــ الأمرَ: تکلیف اور مشقت سے کام کرنا۔ الجَشَم و الجُشْم: بوجھ، بھاری کام (کہا جاتا ہے: القى عليَّ جشمَهُ: اس نے اپنا بوجھ مجھ پر ڈال دیا)۔ ــــ من البعير: اونٹ کا سینہ۔ الجَشِم و الجَشِيم موٹا، بھاری۔

۲۔ تَجَشَّمَ فلانًا مِن بين القوم قوم میں سے فلاں کو چن لینا اور اس کی روش اور طریقے پر چلنا۔

○ جَشِمَ ـَ جَشْمًا و جَشَامَةً ہ: کوئی مشکل اٹھانا، کو کرنے کی جسارت کرنا۔ جَشَّمَ ہ ہ کو کچھ برداشت کرنے کا باعث ہونا، کوئی تکلیف دینا، کے گلے کوئی مشکل کام منڈھنا، پر کوئی بوجھ لادنا۔ تَجَشَّمَ ہ: کوئی مشکل اٹھانا، جھیلنا (مشکلات میں سے) گذرنا، (تکلیفیں) برداشت کرنا، (کڑیاں) جھیلنا۔

جشن: الجَوْشَن: سینہ، زرہ۔ ــ من الليل: وسطِ شب۔

○ جشنی (شِشْنی) نمونہ، مثال، جانچنا (نمونہ لے کر یا تجربہ کر کے)۔

جصّ: ۱۔ جَصَّ ـِ جَصًّا و جَصِيصًا: سخت بندھ جانے کی وجہ سے کراہنا۔

۲۔ جَصَّصَ الجروُ: پلّے کا آنکھیں کھولنا۔ ــ العنقودُ: خوشہ کا پھوٹنے کے قریب ہونا۔

۳۔ جَصَّصَ علی العدوّ دشمن پر حملہ کرنا۔

۴۔ جَصَّصَ البناءَ عمارت پر سفیدی کرنا، گچ کرنا۔ الجَصّ و الجِصّ (ب): گچ، چونہ۔ الجصّاص گچ والا، گچ بیچنے والا۔ الـمَجَصَّة: چونے کا کارخانہ، چونے کی بھٹی۔

۵۔ اِجْتَصَّ و تَجَاصَّ القومُ قریب قریب ہونا، اکٹھا ہونا۔ الجَصِيصة پاس پاس رہنے والے لوگوں کا گروہ۔

○ جَصَّصَ ہ: پر پلستر کرنا، کہگل کرنا، سفیدی کرنا۔ جِصّ: چیسم، کھریا مٹی، پلاسٹر آف پیرس۔

○ جَصْطَنَ: آرام سے ٹیک لگا کر کھڑا ہونا یا بیٹھنا، سستی سے دراز ہونا، اینڈنا، سستی سے پڑے رہنا، پاؤں پسار کر لیٹنا یا بیٹھنا۔

جضّ: جَضَّ ـُ جَضًّا عليه بالسيف: پر تلوار سے حملہ کرنا۔

جعّ: ۱۔ جَعْجَعَ البعيرَ: اونٹ کو بٹھانے یا اٹھانے کے لئے حرکت دینا۔ ــــ البعيرُ: اونٹ کا بیٹھنا۔ تَجَعْجَعَ البعيرُ ونحوه: درد کے سبب زمین پر گر پڑنا (اونٹ وغیرہ کا)۔ الجَعْجَعَة (مص): اکٹھے ہونے والے اونٹوں کی آواز، چکی چلنے کی آواز، اسی سے ضرب المثل ہے: اسمع جَعْجَعَةً و لا أرى طِحنًا: میں چکی چلنے کی آواز تو سنتا ہوں مگر آٹا مجھے کہیں نظر نہیں آتا۔ یہ ضرب المثل اس بزدل کے لئے ہے جو بھپکیں تو بہت مارتا ہے مگر کچھ کر کے نہیں دکھاتا یا اس کنجوس کے لئے ہے جو وعدے تو بہت کرے مگر ایک وعدہ بھی پورا کر کے نہ دکھائے۔

۲۔ جَعْجَعَ بالغريم مقروض سے سختی سے مطالبہ کرنا۔

۳۔ جعجع فی المکان کسی جگہ میں غیر مطمئن حالت میں بیٹھنا۔ ــــ بالقوم: لوگوں کو تنگ اور سخت جگہ میں ٹھہرنے پر مجبور کرنا۔ الجَعْجَاع: تنگ اور سخت جگہ، میدان کارزار، قطعہ زمین۔

○ جَعْجَعَ جَعْجَعَةً: غوغا کرنا، شور مچانا، ہنگامہ برپا کرنا، دھاڑنا، ڈکرانا، چنگھاڑنا، گرجنا، چیخنا، چیخ کر پکارنا، چخ چخ کرنا، بک بک کرنا، کھٹا کھٹ کرنا، تالی بجانا، بڑبڑانا، دھمکانا، بھوں بھوں کرنا، غصہ سے پھٹنا۔ جَعْجَعَة ہلچل، افراتفری، شور وغل، غل غپاڑہ، لڑائی بھڑائی کا شور، شور، ہنگامہ، جھگڑا، دھاڑ، گرج، چیخ، بلند آواز، زور کی پکار، کھڑکھاہٹ، کھڑکھڑ، پٹ پٹ، کڑک، بھڑاکا، دستک، تالی، چرچر، چرچراہٹ، (چکی یا پہیے کی) بھڑبھڑائی آواز، دھمکی، بڑ۔ جَعْجاع غوغائی، شور کرنے والا، اودھم مچانے والا، کلہ دراز، بھڑک دار، دنگا کرنے والا، فسادی، آواز لگانے والا۔

جعب: ۱۔ جَعَبَ ـَ جَعْبًا الجَعْبَة: ترکش بنانا۔ الجَعْبَة جمع جِعَاب ترکش۔ الجَعَّاب: ترکش بنانے والا۔ الجِعَابَة ترکش بنانے کی صنعت۔

۲۔ جَعَبَ ـَ جَعْبًا و جَعَّبَ تجعيبًا و جَعْبَأَ جَعْبَأَةً و جَعْبَاءً ہ: کو الٹ دینا، پچھاڑ دینا۔ تَجَعَّبَ و اِنْجَعَبَ: بچھڑ جانا۔ تَجَعْبَى بچھڑ

جانا۔ الجَیش: فوج کا بھیڑ کر کے ایک دوسرے پر چڑھنا۔ الجَعْباء: سرین۔

۳۔ الأجْعَب مونث جَعْباء جمع جُعْب: بڑے پیٹ والا، کام میں مٹھا۔ الجُعْبُوب جمع جَعَابیب: پستہ قد، بدشکل۔

○ جِعَّة: ہلکی شراب، جو کی شراب۔

○ جَعَّبَ ہ: میں نالیاں بنانا، لہر ڈالنا، شکن ڈالنا۔ جَعْبَة جمع جِعاب: ترکش، تیر رکھنے کا تھیلا، ٹیوب، پائپ، بندوق کی نالی، کارتوسوں کی تھیلی۔ جعبةُ اخبار: شہر کا گپی، یاوہ گو۔

جعد: ا۔ جَعُدَ ۔جَعَادَةً و جُعُودَةً الشعرُ: بالوں کا گھونگریالے ہونا۔ جَعَّدَ الشعرَ: بالوں کو گھونگھریالے بنانا۔ تَجَعَّدَ الشیءُ: سکڑنا۔ ــــ الشعرُ: بالوں کا گھونگریالے ہونا۔ الجَعْد جمع جِعَاد من الشعر: گھونگریالے بال۔

۲۔ الجَعْد جمع جِعَاد: کنجوس، کمینہ، بخیل۔ رجلٌ جَعْدٌ: کمینہ، بخیل آدمی۔ جعد الید: بخیل۔ رجلٌ جَعْدُ القفا: کمینہ حسب ونسب والا آدمی۔ ترابٌ جَعْدٌ: نمناک مٹی۔ وجهٌ جَعْدٌ: گول کم ملاحت والا چہرہ۔ زبدٌ جَعْدٌ: تہ بتہ مکھن۔ الجَعْدَه (ن): ایک قسم کا خوشبودار پودا، موسم بہار میں اگتا ہے اور جلد خشک ہو جاتا ہے۔ ابو جَعْدَة و ابو جَعَادَة اور جُعَادَة: بھیڑیے کی کنیت۔

○ جَعُدَ ۔جُعُودَةً و جَعَادَةً و تَجَعَّدَ: بالوں کا گھونگر والے ہونا، کنگھی یا بل دار ہونا، لہردار ہونا، شکن یا سلوٹ دار ہونا، جھریاں پڑنا، شکن پڑنا۔ جَعَّدَ ہ: کو گھونگریاں بنانا، مروڑنا، بل دینا، (بالوں) کو لہریا بنانا، گھونگریالے بنانا، کسی چیز کو لہریا بنانا، (کپڑے) میں سلوٹ یا شکن ڈالنا، پلیٹ ڈالنا۔ ــــ ہ: کھال پر جھریاں ڈالنا، شکن ڈالنا۔ جَعْد یا جَعْدُ الید، جعد الکف: کنجوس، بخیل، کمینہ۔ جَعْدَة: گھونگریالے بال، گیسوئے تابدار، زلف پر شکن، بالوں کی لٹ، زلف، گیسو۔ جَعْدی و أُجْعُد: گھنگریالا۔ جُعَیدِیّ: گھٹیا، آوارہ گرد، ناکارہ شخص۔ تَجَاعِید: جھریاں، شکنیں، چہرے کی لکیریں۔ تَجَعُّدات: جھریاں، شکنیں، چہرے کی لکیریں۔ مُجَعَّد: گھنگریاں، لہریا، لیک دار، شکن دار، جھری دار۔ مُتَجَعِّد: بمعنی: مُجَعَّد۔

○ جَعْدَنَة: گپ شپ، دوستوں کے متعلق افواہیں۔

جعر: ا۔ جَعَرَ ۔جَعْرًا و انْجَعَرَ السبعُ: درندے کا پاخانہ کرنا۔ الجَعْر (مص) جمع جُعُور: درندہ کا پاخانہ۔ جِعَارِ و ابو جَعَار و اُمُّ جَعَارِ: بجو۔ الجَعْراء و المَجْعَر: دبر۔ ابو جِعْران: گبریلا۔ اُمُّ جِعْران: بڑا گدھ۔

۲۔ تَجَعَّرَ: کنویں میں گرنے کے ڈر سے کنویں میں اترتے وقت کمر سے رسی باندھنا۔ الجِعَار: وہ رسی جو کنویں میں اترنے والا اپنی کمر سے باندھ لیتا ہے اور اس کا دوسرا سرا کسی کھونٹے سے تا کہ کنویں میں نہ گر جائے۔ جانور کے سرین کے ان حصوں پر نشان جن پر دم ہلاتے وقت لگتی ہے۔ الجَاعِرتان: جانور کے سرین کے وہ حصے جن پر دم ہلاتے وقت لگتی ہے۔ کہا جاتا ہے: کوی دابته علی جاعرتیها: اس نے اپنے جانور کے رانوں کو لوہے سے داغدار کر دیا۔

○ جَعَّرَ ۔جَعْرًا: جانور کا گوبر کرنا، لید کرنا۔ ابو جِعْران: بھونرا۔

جعس: جَعَسَ ۔جَعْسًا الرجلُ: آدمی کا پاخانہ کرنا۔ تَجَعَّسَ: گھن کھانا، فحش بکنا۔

جعظ: جَعَظَ ۔جَعْظًا و أَجْعَظَ ہ: کو ہٹانا، دفع کرنا۔ جَعِظَ ۔جَعَظًا: بدخلق و تندمزاج ہونا۔ صفت: جَعْظ و جَعِظ۔

جعف: ا۔ جَعَفَ ۔جَعْفًا ہ: کو پچھاڑنا۔ ــ الشجرةَ: درخت کو جڑ سے اکھیڑنا۔ أَجْعَفَ ہ: کو پچھاڑنا۔ اِجْتَعَفَ الشجرةَ: درخت کو جڑ سے اکھیڑنا۔ اِنْجَعَفَتِ الشجرة: درخت کا جڑ سے اکھڑ جانا۔ الجَاعِف و الجُعَاف من السیول: بیخ کن اور ہر چیز بہالے جانے والا اسیلاب۔ الجَعْف (مص): وہ تھوڑی روزی جس میں سے کچھ نہ بچے۔

۲۔ الجَعْفَر: دریا، ندی، بہت دودھ دینے والی اونٹنی۔

۳۔ الجعفیل (ن): ایک طفیلی پودا جس کے تنوں پر مختلف رنگ کے پھول لگتے ہیں۔ دنیا کے متعدد علاقوں میں پایا جاتا ہے، اس کے زمین کے حصے کئی پودوں کی جڑوں سے چمٹ جاتے ہیں اور ان کا رس چوس لیتے ہیں۔

جعل: ا۔ جَعَلَ ۔جَعْلاً ہ: کو بنانا، پیدا کرنا، کی تخلیق کرنا (جیسے جعل اللّٰہُ الظلمات: اللہ تعالیٰ نے تاریکیاں پیدا کیں)، کو رکھنا، مقرر کرنا جیسے جَعَلَهُ حاکما: کو حاکم مقرر کیا، تبدیل کرنا، جیسے: جَعَلَ الحسن قبیحًا: حسن کو تبدیل کر کے بدصورت کر دیا۔ تَجَاعَلُوا الشیءَ: کو مل کر بنانا۔ اِجْتَعَلَ ہ: کو گھڑنا۔ ــ الشیءَ: کو بنانا۔

۲۔ جَعَلَ ۔جَعْلاً ہ: کو گمان کرنا، خیال کرنا جیسے: جَعَلَ الحق باطلاً: اس نے سچ کو باطل خیال کیا۔

۳۔ جَعَلَ ۔جَعْلاً: کرنے لگنا، شروع کرنا، جیسے: جَعَل یکتبُ: وہ لکھنے لگا، اس نے لکھنا شروع کیا۔

۴۔ جَعَل ۔جَعْلاً: دینا، جیسے: اِجْعَلْ لی لسانَ صدقٍ: مجھ کو سچی زبان عطا فرما۔ لہ کذا علی کذا: سے شرط باندھنا۔ جَاعَلَ مُجَاعلةً و جِعَالاً ہ: کو رشوت دینا۔ أَجْعَلَ لہ: کی کسی کام پر مزدوری مقرر کرنا۔ ــــ ہ جُعْلاً: کو مزدوری دینا۔ اِجْتَعَلَ الشیءَ: کو لینا، آپ کہتے ہیں: جعله الشیءَ فاجتعله: اس نے اس کو کوئی چیز دی اور اس نے لے لی۔ الجِعَال جمع جُعُل و الجِعَالَة (تثلیث الجیم سے) و الجُعْل جمع أجْعَال و الجَعِیلَة جمع جَعَائِل: مزدوری، اجرت، فوجی سپاہی کا وظیفہ یا اس کی تنخواہ۔ الجِعَالة: رشوت۔

۵۔ جَعِلَ ۔جَعَلاً الغلامُ: لڑکے کا موٹاپے کے ساتھ پست قد ہونا۔

۶۔ جَعِلَ ۔جَعَلاً الرجلُ: آدمی کا جھگڑالو ہونا۔ صفت: جُعَل۔

۷۔ جَعِلَ ۔جَعَلاً الماءُ: پانی میں سیاہ کیڑوں کا بکثرت پیدا ہو جانا۔ أَجْعَلَ الماءُ: پانی میں سیاہ کیڑوں کا بکثرت پیدا ہو جانا۔ ماءٌ جَعِلٌ و جَعِل: بکثرت سیاہ کیڑوں والا پانی۔ جُعَل جمع جِعْلان (ح): سیاہ بھونرا، سیاہ اور بدشکل آدمی۔

۸۔ الجُعْل: رقیب۔ الجِعَال: چولہے سے دیگچی اتارنے کے لئے استعمال کی جانے والی صافی۔

○ جَعَل ۔جَعْلا ہ ہ: کو قاعدہ یا اصول وغیرہ بنانا۔ ــــ ہ ہ: کو رہنما، بادشاہ وغیرہ بنانا، کو کسی منصب یا عہدے وغیرہ پر فائز کرنا۔ ــــ ہ ہ: کی کوئی قیمت مقرر کرنا۔ ــــ ہ ب یا ہ ہ: کو کوئی (شخص) خیال کرنا، یقین کرنا، سمجھنا۔ ــــ ہ ہ: کو کوئی چیز وغیرہ خیال کرنا، یقین کرنا، سمجھنا۔ ــــ ہ ب یا ہ ہ: کو غلطی سے کوئی شخص سمجھنا، فرض کرنا، خیال کرنا۔ ــــ ہ ہ: کو غلطی سے کوئی چیز سمجھنا، فرض کرنا، خیال کرنا۔ ــــ ہ فی صورة: کی بطور یا کی صورت میں نمائندگی کرنا۔ ــــ ہ ل: کو کے لئے یا کے حق میں طے کرنا، کی چیز کو کسی کو دینا، عطا کرنا۔ ــ ل ہ: کو کے راستہ میں رکھنا، کی طرف کوئی بات وغیرہ منسوب کرنا۔ ــــ ہ ل: وثوق سے کہنا کہ کوئی چیز فلاں شخص کی ہے، کوئی چیز کسی کے سپرد کرنا۔ ــــ ہ/ہ: کو مخصوص حالت میں رکھنا۔ ــــ (مضارع کے ساتھ) کو کرنے لگنا۔ جَعَلَهُ یفعل: کو کرنے پر اکسانا، سے کچھ کرانا۔ جَعَلَه بمنزلة: کو کے درجہ پر رکھنا۔ جعله فی متناول یده: کو کسی کی دسترس، رسائی میں رکھنا، کی تک رسائی کرانا۔ جَاعَلَ ہ ب: کو

کی رشوت دینے کی کوشش کرنا، کو سے ہمنوا بنانے کی کوشش کرنا۔ جُعْل جمع اَجْعَال: تنخواہ، مزدوری، انعام۔ جُعْلی: اتفاق۔ اتفاقٌ جُعْلیّ: ٹھیکے کا کام۔ جُعَل جمع جعلان: بھونرا۔ جعَالَہ و جَعَالَۃ و جُعَالَۃ جمع جعائِل: تنخواہ، مزدوری، الاونس، انعام، رشوت۔

جعم: ۱- جَعِمَ ۔جَعْمًا ہ: کے منہ میں کوئی ایسی چیز رکھنا کہ وہ کاٹ یا کھانہ سکے۔ ـــ و جَعِمَ ۔جَعَمًا: کھانے کی خواہش نہ ہونا، خواہش ہونا (ضد): کہا جاتا ہے: جَعِمَ الی اللحم: اسے گوشت کی سخت خواہش ہوئی، اسے کھانے کی رغبت نہ ہوئی۔ جَعِمَ و تَجَعَّمَ فی الشیءِ: کی طمع کرنا صفت: جَعْم و جَعِم۔ الجعْم: بھوک۔ الجَیْعَم: ایسا بھوکا جو ہر شے دیکھ کر کھانے کی خواہش کرے۔

۲- أَجْعَمَ الشیءَ: کو جڑ سے اکھیڑنا، کی بیخ کنی کرنا۔ ـــ الشجرَ: درخت کے پتے جڑ تک چر جانا۔

۳- المَجْعَم: پناہ لینے کی جگہ۔

جعا: جَعَا ۔جَعْوًا البعرَ ونحوہ: مینگنیاں جمع کر کے ڈھیر لگانا۔ الجَعْو (مص): ہاتھوں سے لگایا ہوا ڈھیر، سرین، کیچڑ۔ الجِعَۃ: جو کی شراب، بیرَہ (beer)۔

جغر: الجغرافیَّۃ و الجغرافیا: علم جغرافیہ۔ الجغرافیۃ الاقتصادیۃ: پیداوار اور مصنوعات کا علم۔ الجغرافیۃ الطبیعیۃ: طبعی جغرافیہ۔ الجغرافیۃ الریاضیۃ: اجرام سماویہ (جیسے ستارے و سیارے) کے مابین زمین کے جائے وقوع کا علم۔ الجغرافیۃ التاریخیۃ: اجناس، لغات اور ممالک کی حدود اور اداروں کا علم۔ الجغرافیۃ البشریۃ: باشندوں کا علم۔ الجُغرافِیّ: جغرافیہ دان۔

جغرافی: جغرافیائی، جغرافیہ دان۔

جفّ: جَفَّ ۔جَفَافًا و جُفُوفًا: خشک ہونا، سوکھنا۔ صفت: جَافّ و جَفِیف۔ مجازاً کہا جاتا ہے: جفَّ لِبْدُہُ: اس نے سفر و کوچ کو چھوڑ کر اقامت اختیار کر لی۔ جَفَّفَ تَجْفِیفًا و تَجْفَافًا ہ: کو خشک کرنا، سکھانا۔ تَجَفَّفَ: خشک ہو جانا سوکھ جانا۔ اِجْتَفَّ ما فی الاناءِ: برتن کا سب کچھ چٹ کر جانا۔ الجُفّ: بہت بوڑھا۔ الجَفَف: خشک و سخت زمین۔ الجفیف: خشک گھاس۔ الجُفَاف: سوکھی ہوئی چیز۔

۲- جَفَّ ۔جَفًّا المالَ: مال جمع کر کے چمپت ہو جانا۔ الجَفّ و الجَفَّۃ و الجُفّ و الجُفَّۃ: لوگوں کی جماعت، بڑی تعداد۔ کہا جاتا ہے: جاءَ القومُ جُفَّۃً: ساری قوم آئی۔

۳- جَفَّفَ الفرسَ: گھوڑے کو پاکر پہنانا۔ التِجْفَاف و التَجْفاف جمع تَجافِیف: لڑائی میں بچنے کے لئے زرہ کی مانند ایک آلہ، جو گھوڑے اور انسان کے لےء ہوتا ہے۔ الجُفیف جمع جُفَیْفَات (ا ع): چھوٹی نلکی جو کارتوس کو لپیٹے ہوتی ہے۔

۴- الجُفّ: مصلح (کہا جاتا ہے: ھو جُفُّ مالٍ: وہ مال کی اصلاح کرنے والا ہے)، ہر کھوکھلی چیز (بانس یا سرکل کی نلکی کی طرح کی)۔

۵- جَفْجَفَ الإبلَ: اونٹوں کو اتنی تیزی سے ہانکنا کہ وہ ایک دوسرے پر چڑھنے لگیں۔ ـــ الثوبُ: گیلے کپڑے کا سوکھ کر کچھ نمدار رہ جانا۔ تَجَفْجَفَ الطائرُ: پرندے کا انڈے سینا۔ الجَفْجَف: بلند زمین، پست زمین (ضد)۔ الجَفْجَفَۃ: نئے کپڑے کی کھڑکھڑاہٹ۔ جَفْجَفۃُ الموکب: جلوس کے چلنے سے پیدا ہونے والی آواز۔ الجَفاجِف: ہیئت و لباس۔

○ جَفّ ۔جَفَافًا و جُفُوفًا: خشک ہونا، سوکھنا۔ جَفَّفَ ہ: کو خشک کرنا، سکھانا۔ جَفَاف: خشکی، خشک کرنا، سکھانا، بے حسی۔ تِجْفَاف جمع تجافیف: حفاظتی زرہ۔ تجفیف: خشک کرنا، سکھانا، پانی کا نکالنا۔ جافّ: خشک۔ قَلَمُ حِبر جافّ: بال پوائنٹ پین ball point pen۔ مُجَفَّف: خشک کیا ہوا، سکھایا ہوا، پانی نکالا ہوا۔ مُجَفَّفَات: کھانے کی چیزیں، جن سے پانی خارج کر دیا گیا ہو، پانی نکلی ہوئی اشیائے خوردنی۔

جفأ: ۱- جَفَأَ ۔جَفْأً الرجلَ و ـ بہ الارضَ: کو زمین پر پچھاڑنا، پٹک دینا۔ أَجْفَأَ بہ: کو پچھاڑنا۔

۲- جَفَأَ ۔جَفْأً النھرُ: دریا کا جھاگ اور کوڑا کرکٹ پھینکنا۔ ـــ ت القدرُ: ہانڈی کا جھاگ یا جو چیز اس میں ہے کو اچھال پھینکنا۔ ـــ القِدرَ: ہانڈی کو جھکا کر اس میں سے چیز انڈیل دینا۔ اِجْتَفَأَ الشیءَ: کو اکھیڑ کر پھینکنا (سیلاب کا)۔ الجُفَاء: دریا کے دونوں کناروں پر سیلاب کی پھینکی ہوئی چیزیں مثل خس و خاشاک، بے فائدہ جھوٹ، رائیگاں۔ کہا جاتا ہے: ذَھَبَ جُفَاءً: وہ رائیگاں گیا۔

۳- أَجْفَأَ البابَ: دروازہ بند کرنا۔

۴- أَجْفَأَ الناقۃَ: اونٹنی کو چلا کر تھکا دینا۔

۵- أَجْفَأَ و تَجَفَّأَتِ البلادُ: ملک کا بے برکت ہونا۔

○ جُفَاء: بے کار، لا حاصل، ناکام، فضول، ناکارہ، بے اثر، بے نتیجہ۔ ذَھَبَ جفاءً: فضول ہوا، بیکار گیا، لا حاصل ہوا، یونہی گیا، بے نتیجہ رہا، بے اثر رہا۔

جفت: ۱- جفت: ترکی لفظ بمعنی جوڑا یا دو اسی سے دو موہنی بندوق کو جفت کہا جاتا ہے۔

۲- جفتلِك: ترکی لفظ بمعنی مزروعہ زمین، کسانوں کے گھروں اور ان سے متصل زمینوں پر بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے۔

○ جفْت و جفُت (تلفظ سفت): سنسی، چمٹا، موچنا، دست پناہ، لگ چونٹی، فک چونٹی، چمٹی، دھاتی شکنجہ۔ جفتُ شریان: شریانی شکنجے۔

○ جفتشی: تلفظ سفتسی: زردوزی، طلا کاری، سلمہ ستارے کا کام، سنہرے نقش و نگار، کوئی نفیس بھڑکیلی چیز۔

○ جفتلِك: مزروعہ زمین، چک، زراعتی تجربات کے لئے مخصوص زمین، دیہاتی جاگیر، سرکاری زمین۔

جفخ: جَفَخَ ۔جَفْخًا: تکبر کرنا۔ صفت: جَفّاخ۔ جافَخَ ہ: کے مقابلہ میں فخر کرنا۔

جفر: ۱- جَفَرَ ۔جَفْرًا و تَجَفَّرَ و اِسْتَجْفَرَ ولدُ الشاۃ: بکری کے بچے کا بڑا ہونا، اور بڑے پیٹ والا ہونا۔ ـــ الشیءُ: کشادہ ہونا، وسیع ہونا۔ الجَفْر (مص) جمع جِفار: کشادہ کنواں۔ الجُفْرَۃ جمع جُفَر و جِفار من الشیء: چیز کا درمیان۔ ـــ من الارض: گول پھیلی ہوئی زمین۔

۲- جَفَرَ ۔جَفْرًا من المرض: بیماری سے نجات پانا۔ ـــ ما کانَ فیہ: کی چیز کو چھوڑ دینا۔ ـــ صاحِبَہُ: ساتھی سے قطع تعلق کرنا، کے پاس جانا چھوڑ دینا۔

۳- الجَفْر: کہا جاتا ہے: فعلتُ ذلك من جَفْر او من جَفَر کذا: میں نے اس کو اس کی وجہ سے کیا۔ فلانٌ منھدمُ الجَفْر: فلاں شخص اپنی کوئی رائے نہیں رکھتا۔ علمُ الجَفْر (اسے علمُ الحُرُوف بھی کہا جاتا ہے)۔ وہ علم جس کے ماہرین کا دعوی ہے کہ وہ اس کے ذریعے فنائے عالم تک ہونے والے حالات اور واقعات کا پتہ لگا لیتے ہیں۔ الجفیر: محض لکڑی یا محض چمڑے کا ترکش۔

○ عِلمُ الجَفْر: پیشین گوئی، علم غیب، قسمت کا حال بتانے کا علم۔ جُفْرَۃ جمع جُفَر: گڑھا، سوراخ، چھید۔

جفس: جَفِسَ ۔جَفَسًا و جَفاسَۃً: کو بدہضمی ہونا۔ الجِفْس و الجَفُس و الجَفِیس: کمزور، کمینہ۔

جفظ: جَفَظَ ۔جَفْظًا الإناءَ: برتن کو بھرنا۔ اِجْفَاظَّ و اِجْفَأَظَّ اِجْفِئظاظًا المقتولُ: مردہ لاش کا پھولنا۔

۴۔ جَمَدَ ـُ جُمُودًا و جَمْداً حقّه علی فلان: کا حق کسی پر واجب ہونا۔ اَجْمَدَ حَقَّهُ علیه: پر اپنا حق واجب ٹھہرانا، اپنے حق کو کسی کی مرضی کے خلاف قبول کروانا۔

۵۔ أَجْمَدَ: ماہ جمادی میں داخل ہونا۔ جُمَادَی جمع جُمَادَیات الاولی و الآخرة: قمری سال کا پانچواں اور چھٹا مہینہ۔

۶۔ جَامَدَ مُجَامَدَةً ہ: کا پڑوسی ہونا، پاس پاس ہونا، قریب قریب ہونا، کہا جاتا ہے: ھو مُجَامِدی: وہ میرا پڑوسی ہے، گھر سے گھر ملا ہوا ہے۔

○ جَمَدَ ـُ و جَمُدَ ـُ جَمْداً و جُمُوداً: جمنا، سخت ہونا، منجمد ہونا، اکڑ جانا، اکڑا ہونا، ٹھوس ہونا یا ہو جانا، مضبوط ہونا، (خون کا) جمنا، منجمد ہونا، بستہ ہونا، گاڑھا ہونا، (اپنی سوچ میں) بے لوچ ہونا، بلا رو رعایت ہونا، غیر اثر پذیر یا غیر تغیر پذیر ہونا، کسی بھی چیز کا رک جانا، کھڑا ہونا، بے حس ہونا، بے پروا ہونا، مردہ ہونا، کاہل ہونا، ڈھیلا ہونا، کند ہونا، دلچسپی نہ لینا۔ جمدت نفسُه علی: کے حق میں نہ حامی نہ مخالف ہونا، نہ ادھر نہ ادھر ہونا، کو برداشت کرنا، چپ چاپ مان لینا، پر رضامند ہونا، متفق ہونا۔ جمدت یدُہ: کنجوس ہونا، بخیل ہونا، کمینہ ہونا۔ جَمَّدَ ہ: کو جمانا، منجمد کرنا، برف کر لینا، ٹھوس بنانا، سخت کرنا، (دہی) جمانا، (خون) منجمد کرنا، (سرمایہ) منجمد کرنا۔ تَجَمَّدَ: جمنا، منجمد ہونا، برف بن جانا، برف سے بھر جانا، رک جانا یا سخت ہو جانا، یخ بستہ ہو جانا، منجمد ہو کر مر جانا، ٹھوس ہونا، سخت ہونا، (سیمنٹ کا) سخت ہو جانا، سیٹ ہو جانا، (خون کا) جمنا، خشک ہونا۔ اِنْجَمَدَ: برف سے بھر جانا، رک جانا یا سخت ہو جانا، یخ بستہ ہو جانا، برف بن جانا، جمنا، منجمد ہونا۔ جَمْد: جمنا، منجمد ہونا، ٹھوس ہونا، جماد، انجماد۔ دَرَجَةُ الجَمْد: درجہ انجماد، نقطۂ انجماد۔ جَمَد: برف۔ جَمَاد جمع جَمَادات: ٹھوس شئے، بے جان غیر نامیاتی جسم، معدنی چیز، معدنیات، بے جان، مردہ جسم، بے جان وجود یا ہستی۔ جُمُود: جمی ہوئی حالت، ٹھوس اور مضبوط حالت، گاڑھا پن، گھنا پن، سنگینی، مضبوطی، استواری، سختی، درشتی، کڑا پن، کرختگی، درشتی، ٹھوس مادی حالت، بے حسی، بے لوچ ہونا، غیر اثر پذیری، تعطل، رک جانا، ٹھہراؤ، سستی، کاہلی، (مادے کا) جمود، بے عملی، بے ہمتی، کم ہمتی، کٹھور پن جمود، خاموشی سے برداشت، بے پروائی، بے رخی، بے اعتنائی۔ جُمُودَة: ٹھوس پن، سختی۔ تجمید: جمانا، ٹھوس بنانا، جماد، انجماد، استحکام، پیوستگی، الحاق، بنیاد کو مضبوط بنانا۔ تجمید الاموال: سرمایہ کو منجمد کر دینا۔ جَامِد: سخت، ٹھوس، بے لوچ، بے حرکت، ساکن، بے حس و حرکت، بے جان، غیر نامی، غیر نامیاتی، خشک، بے لطف (کتاب وغیرہ)، ترقی یا نئے خیال یا چیز سے غیر اثر پذیر، جمود کا شکار، جس پر جمود طاری ہو، احساس سے عاری، غیر معمولی حد تک قدامت پسند، یا اعتدال پسند یا انقلاب کا مخالف جمع جَوَامِد: بے جان چیزیں، غیر نامیاتی مادہ، معدنیات۔ مُتَجَمِّد: جما ہوا، برف، سخت سرد، برفانی، سخت، منجمد۔ مُنْجَمِد: جما ہوا، برفانی، سخت سرد، برفیلا، قطب شمالی کا یا اس کے متعلق یا اس کے قریب واقع۔ المُحِيطُ المُنْجَمِد: بحر منجمد شمالی۔

جمر: ۱۔ جَمَرَ ـِ جَمْراً القومُ علی امرٍ: قوم کو کسی معاملہ پر اکٹھا کرنا۔ — و استجمر القومُ علی امرٍ: قوم کا کسی معاملہ پر جمع ہونا اور مل بیٹھنا۔ جَمَّرَ القومُ علی امرٍ: قوم کا کسی معاملہ پر اکٹھا ہونا۔ — الامرُ القومَ: کسی معاملہ کا قوم کو مل بیٹھنے کے لئے ضروری بنانا۔ — ت المرأةُ شَعرَها: عورت کا چوٹی گوندھ کر پیچھے ڈالنا۔ اجمر القومُ علی امر: قوم کا کسی معاملہ پر اکٹھا ہونا۔ — الامرُ القومَ: کسی معاملہ کا لوگوں کو ہم آغوش کرنا۔ — ت المرأةُ: عورت کا چوٹی گوندھ کر پیچھے ڈالنا۔ تَجَمَّرَ الجیشُ: فوج کا دشمن کی سرزمین میں گھر جانا اور لوٹ نہ سکنا۔ — ت القبائلُ: قبیلوں کا اکٹھا ہونا۔ الجَمْرَة جمع جَمَرات و جِمَار: آپس میں مل کر ایک جان ہونے والے لوگ۔ کہا جاتا ہے: بنو فلان جَمْرَةٌ: فلاں شخص کی اولاد اتفاق و اتحاد کے رشتہ میں جکڑی ہوئی ہے۔ الجَمَّار: جماعت، اکٹھے لوگ۔ جَمَارَی و جَمَارِیً (تنوین کے ساتھ اور اس کے بغیر): سب کے سب، کل کہا جاتا ہے: جاءَ القوم جَمَارَی: سب کے سب لوگ آئے۔ جُمَار: کہا جاتا ہے: جاءَ القومُ جُمَاراً: وہ لوگ سب کے سب آئے۔ الجَمِير: قوم کے اکٹھا ہونے کی جگہ۔ جَمِيرُ الشَّعَر: بالوں کی گندھی ہوئی چوٹی۔ ابنُ جمیرٍ: تیرہ و تاریک رات۔ ابنا جمیر: رات اور دن۔ الجَمِيرَة: سر کے بالوں کی چوٹی، مینڈھی۔

۲۔ جَمَرَ ـِ جَمْراً ہ: کو چنگاری دینا۔ جَمَرَ اللحمَ: گوشت کو انگارے پر رکھنا۔ أَجْمَرَ النارَ: آگ تیار کرنا۔ — الثوبَ: کپڑے کو دھونی دینا۔ تَجَمَّرَ بالمِجمَرة: انگیٹھی سے دھونی لینا۔ اِجْتَمَرَ و اِسْتَجْمَرَ بالمجمرة: انگیٹھی سے دھونی لینا۔ الجَمْرَة جمع جَمَرات و جِمار (جَمْر کا واحد)، انگارہ۔ المِجْمَرَة و المِجْمَر جمع مَجَامِر: انگیٹھی۔

۳۔ جَمَّرَ النَّخْلَةَ: کھجور کے درخت کی چربی کی مانند گوند کاٹنا۔ الجُمَّار و الجَامُور: واحد جُمَّارة و جامُورة جمع جُمَّارات و جامورات: کھجور کے درخت کا گوند جو چربی کے مشابہ ہوتا ہے۔

۴۔ أَجْمَرَ: تیز چلنا۔ اسی سے ہے: أَجْمَرَ بین یدیه: وہ اسکے ساتھ تیز چلا۔

۵۔ الجَمْرَة جمع جَمَرات و جِمار: کنکری۔ جِمارُ الحج: منی کے تین مناسک میں حجاج کی طرف سے پھینکی جانے والی کنکریاں۔ المُجْمِر و المُجْمَر من الحوافر: سخت کھر۔

۶۔ الجُمْرُك و الكُمرك جمع جَمَارِك او كَمارِك: دفتر محصول درآمدگی، (فارسی لفظ)۔

○ جَمَّرَ ہ: (گوشت) بھوننا۔ اِجْتَمَرَ: دھونی دینا، بخورات جلانا۔ جَمْر: انگارے، دہکتا ہوا کوئلہ۔ کان علی أحرَّ من الجَمْر: خلجان میں ہونا، مخمصے میں ہونا، زبردست تشویش، امید و بیم کی حالت میں ہونا، تجسس میں مرے جانا۔ جَمْرَة (جمر کا واحد) دہکتا کوئلہ، جلتی ہوئی لکڑی، سلگتی چنگاری، کھٹکتی آزردگی۔ جمع جمرات: دنبل۔ الجَمْرَةُ الخبیثة: بھڑ تپ anthrax۔ جُمَّار: نخل کا گودا، مغز۔ مَجْمَرَة جمع مَجَامِر: انگارہ دان، عود سوز، عود دان، اگردان۔

○ جُمْرُك جمع جَمَارِك: محصول درآمد (و برآمد)، دفتر یا محکمۂ محصول درآمد (و برآمد)۔ رسمُ الجمرك: بحری لگان، محصول درآمد، تاٹنی محصول۔ جُمْرُكی: محصول درآمد کا یا اس کے متعلق۔ اِتّحادُ جُمرُكيّ: اتحاد محصول درآمد۔ مُجَمْرَك: محصول دادہ۔

جمز: ۱۔ جَمَزَ ـِ جَمْزاً ہ: سے تمسخر اور ٹھٹھا کرنا۔

۲۔ جَمَزَ ـِ جَمْزاً: تیز دوڑنا۔ صفت۔ جَمَّاز۔ الجَمَزَی: دلکی، تیز چال۔ کہا جاتا ہے: یعدو الجَمَزَی: وہ تیز دوڑتا ہے۔ جیسے کہا جاتا ہے: رجع القهقری: وہ پیچھے مڑا یا لوٹا۔ حمارٌ جَمَزَی: دلکی چلنے والا گدھا۔

۳۔ الجُمْزَة جمع جُمَز (ن): پھلی جس میں دانا ہوتا ہے۔ الجُمَّیز و الجُمَّیزَی: واحد جُمَّیزَة (ن): گولر کا درخت۔

○ جُمَّیز واحد جُمَّیزة مصر اور شام کا انجیر کا درخت۔

جمس: ا۔ جَمُسَ ـُ و جَمَسَ ـُ جُمُوسًا السمنُ: گھی کا جم جانا۔ الجَامِس (فا) من النبات: مرجھائی ہوئی گھاس۔ جَمِیس: خشک۔ دمٌ جَمِیس: خشک خون۔

۲۔ الجَمْسُت: ایک قسم کا قیمتی پتھر (فارسی لفظ)۔

۳۔ الجامُوس جمع جَوَامِیس (ح): بھینس (فارسی لفظ)۔

جمش: ا۔ جَمَشَ ـُ جَمْشًا الرأسَ: سر مونڈنا اسی سے ہے: مَکانٌ جَمِیش: روئیدگی سے خالی جگہ۔ الجَمُوش و الجَمِیش: بال گرنے کی مرکب دوا۔

۲۔ جَمَشَ ـُ جَمْشًا الناقةَ: انگلیوں کے پوروں سے اونٹنی کو دوہنا۔ جَمَّشَ ہ: کی چٹکی لینا، سے کھیل کھیلنا۔ الجَمْش: آہستہ آواز۔

○ جَمَشَ ـُ جَمْشًا ہ: کے بال اڑانا۔ جَمَّشَ: پیار کرنا، پیارے ہاتھ پھیرنا، چومنا، بہت لاڈ، پیار کرنا۔

جمع: جَمَعَ ـَ جَمْعًا المُتَفَرِّقَ: منتشر اشیاء کو جمع کرنا، اکٹھا کرنا۔ کہا جاتا ہے: جُمِعَتِ الجُمُعَةُ: جمعہ کی نماز کھڑی کی گئی۔ جَمَّعَ: جمع کرنا، اکٹھا کرنا (تشدید مبالغہ کے لئے ہے)۔۔ المسلمُ: مسلمان کا جمعہ کی نماز میں شریک ہونا۔ جَامَعَ مُجَامَعَةً و جِمَاعًا ہ علی کذا: کی کسی بات پر اتفاق کرنا، موافقت کرنا۔ ۔۔۔ ھا: عورت سے ہمبستری کرنا۔ أَجْمَعَ القوم علی کذا: قوم کا کسی بات پر اتفاق کرنا۔۔ الامرَ و علی الأمر: کسی کام کا پختہ ارادہ کرنا۔۔۔ ما کان مُتَفَرِّقًا: متفرق اور بکھری چیز کو یکجا کرنا۔ الابلَ: اونٹوں کو اکٹھے ہانکنا۔ تَجَمَّعَ القومُ: قوم کا یکجا ہونا، اکٹھا ہونا۔۔۔ الشیءُ المُتَفَرِّقُ: متفرق اور بکھری چیز کا اکٹھا ہونا، یکجا ہونا۔ اِجْتَمَعَ القومُ و الشیءُ المتفرقُ: قوم اور بکھری ہوئی چیز کا یکجا اور اکٹھی ہونا۔۔ الغلامُ: لڑکے کا جوان اور قوی ہونا، طاقت ور ہونا (عورتوں کے لئے اجتمع کا لفظ مستعمل نہیں)۔ اِنْجَمَعَ الشیءُ: چیز کے اجزاء یا افراد کا یکجا جمع ہونا، اکٹھا ہونا۔ اِسْتَجْمَعَ القومُ: پوری قوم کا چلا جانا۔ ۔ لهُ الامرُ: کام کا کسی منشا کے مطابق تکمیل پانا۔۔ البقلُ: سب سبزی ترکاری کا خشک ہو جانا۔۔ الفرسُ جَرْیًا: گھوڑے کا پوری طاقت سے دوڑنا۔ الجَمْعُ (مص) جمع جُمُوع: لوگوں کی جماعت۔ یومُ الجمع: قیامت کا دن۔ جُمْع جمع أَجْمَاع: مٹھی بھر چیز۔۔ الکف: مٹھی۔ کہا جاتا ہے: ضربتهُ بِجُمْعِ کَفِّی: میں نے اسے مکے سے مارا۔ الجَامِع (فا) جمع جَوَامِع: جامع مسجد۔ الکلامُ الجامِع: وہ کلام جس کے الفاظ کم مگر مطلب بہت ہوں۔ الیوم الجامِع: جمعہ کا دن۔ قِدْر جامِعٌ: دیگ۔ ابو جَامِع: دسترخوان کی کنیت۔ الجَامِعَة، جامع کی مؤنث: تعلق، طوق، یونیورسٹی، تورات کی ایک کتاب۔ قِدْرٌ جامِعَةٌ: دیگ۔ الجماع (مص): جِمَاعُ الشیء: کسی چیز کی جمع۔ کہا جاتا ہے: جِمَاعُ الخباء الأَخْبِیَة: خبا کی جمع اَخْبِیة ہے۔ الخمرُ جماعُ الإثم: شراب ہر قسم کے گناہوں کو اپنے اندر جمع رکھتی ہے۔ قِدر جِمَاعٌ: دیگ۔ الجُمُعَة: اجتماع، دوستی، ہفتہ۔ جُمْعَةٌ مِن تَمْرٍ: مٹھی بھر کھجور۔۔ و الجُمُعة جمع جُمَع و جُمُعات: ہفتہ کا چھٹا دن۔ کہا جاتا ہے کہ یہ نام اس لئے پڑا کہ مسلمانوں کے مسجد میں اکٹھے ہونے کا دن ہے۔ أَجْمَعَ مونث جَمْعاء جمع أَجْمَعُون: یہ تاکید کا ایک لفظ ہے اور ہر اس شے کی تاکید کے لئے آتا ہے جس کا افتراق حسًا اور حکمًا صحیح ہو۔ کہا جاتا ہے: جاؤوا أَجْمَعَهُمْ و بِأَجْمَعِهِم و بأَجْمُعِهِم: وہ سب کے سب آ گئے۔ الجَمِیع: لوگوں کی جماعت، تاکید کے موقعہ پر بمعنی سب کے سب (کہا جاتا ہے: جاؤوا جمیعُهم: وہ سب کے سب آ گئے۔ رایٌ جمیعٌ: ٹھیک اور پختہ رائے) لشکر۔ المُجْمِع من الأمُور: متفق فیہ امر، وہ معاملہ جس پر سب آراء متفق ہوں۔ المُجْمَع من الأُمور: قطعی معاملہ۔ المَجْمَعُ جمع مَجَامِع: جمع ہونے یا اجتماع کی جگہ۔ (کہا جاتا ہے: اخذت محبتُهُ بمجامع قلبی: اس کی محبت میرے دل کے ریشہ ریشہ میں پیوست ہو گئی) کلیسائی مجلس۔۔ العِلْمِیّ: اکاڈمی۔ مُجَامَعَة: ہفتہ بھر کے لئے۔ کہتے ہیں: استأجر الاجیرَ مجامعةً: اس نے مزدور کو ہفتہ وار ادائیگی پر رکھا۔ جس طرح مُشَاهَرَةً: ماہانہ ادائیگی پر کے معنی میں آتا ہے۔ ارضٌ مَجْمَعَةٌ و مُجْمِعَةٌ و مُجَمِّعَةٌ: وہ زمین جس میں لوگ اکٹھے ہو جائیں اور بھٹکنے کے خوف سے ایک دوسرے سے جدا نہ ہوں۔ المَجْمُوع (مفع) جمع مَجَامیع: وہ کتاب جس میں مختلف چیزیں جمع کی گئی ہوں جیسے اشعار و قصے وغیرہ، نحویوں کے نزدیک اس کا اطلاق جمع پر ہوتا ہے۔ الجَمِیعَة جمع جَمَائِع: اجتماع۔ الجَمَاعَة جمع جَمَاعات: لوگوں کا گروہ، اس لفظ کا اطلاق حیوانات پر بھی ہوتا ہے۔ چنانچہ کہا جاتا ہے: جماعة النحل: شہد کی مکھیوں کی ٹولی۔ الإجماع: اسلامی عقیدہ پر مبنی چار اصولوں میں سے ایک اصول، ہر زمانہ میں اور ہر دینی معاملہ پر امت کے مجتہدین کا اتفاق رائے۔ المُجْتَمِع (فا): کہا جاتا ہے: رجلٌ مُجْتَمِعٌ: جوان۔ مشی مُجْتَمِعًا: وہ بدن کو سنبھالے ہوئے پوری طاقت سے تیز تیز چلا۔ المُجْتَمَع: جائے اجتماع، مجازاً: سماج، معاشرہ، سوسائٹی، جیسے المجتمع القومی: قومی سماج۔ المجتمع الانسانی: انسانی معاشرہ۔ الجَمَاعِیَّة: اجتماعیت collectivism۔ الجَمَاعات و الجماعات (ع ح): ٹیکسوں اور معاملات وغیرہ کے رجسٹر۔ الهیئة الإجتماعیة: اشتراکیت (socialism)

○ جَمَعَ ـَ جَمْعًا ہ: کو اکٹھا کرنا، جمع کرنا، (روپیہ محصول) اکٹھا کرنا، جمع کرنا۔۔۔ اجزاء کو کل میں متحد کرنا، یکجا کرنا، ملانا۔۔۔ ہ: کو جوڑنا، (ٹائپ) کے حروف کو جمانا، (کتاب) مرتب کرنا، تالیف کرنا، مدون کرنا، ترتیب دینا، (کسی چیز کی) تلخیص کرنا، کا خلاصہ کرنا، کا خلاصہ ہونا۔۔ هم: لوگوں کو جمع کرنا، کو ایک جگہ اکٹھے کرنا۔۔۔ ہ: کا ڈھیر لگانا، انبار لگانا (تعداد یا مقدار میں) بڑھانا۔۔۔ ہ: اجلاس بلانا، منعقد کرنا، طلب کرنا۔۔ ہ: (رقم، عدد) جمع کرنا۔۔ ہ: (کالم) شامل کرنا۔۔ ہ: گرامر میں کسی لفظ کو جمع بنانا۔۔ بین: متعدد چیزوں اور شخصوں کو متحد کرنا، جوڑنا، ملانا، منسلک کرنا، یکجا کرنا۔۔ بین ۔۔ و: (طاقت و ہمت) کو مجتمع کرنا۔۔ ہ: پر مشتمل ہونا، کی گنجائش رکھنا، کو شامل ہونا، پر محیط ہونا۔ جمع اطراف الشیء: کا خلاصہ کرنا، کی تخلیص کرنا، کا خلاصہ ہونا۔ جَمَعَ البراعةَ من أطرافِها: بہت قابل، لائق، کارکن، یا کارگزار ہونا، عمدہ کام کرنا، اعلیٰ ترین طور پر اچھا کام کرنا۔ جَمَعَ شَمْلَ القَطِیع: عوام یا گلے کو ایک جگہ اکٹھا کرنا۔ یجمع الکتابُ بین صفحاتها: کتاب۔ پر مشتمل ہے۔ یُجْمَع بیتٌ علی بُیُوت: بیت (گھر) کی جمع بیوت ہے۔ جَمَّعَ ہ: کا ڈھیر لگانا، انبار لگانا، کو تعداد یا مقدار میں بڑھانا، کو یکجا کرنا، اکٹھا کرنا۔۔۔ هم: لوگوں کو ایک جگہ جمع کرنا۔۔۔ ہ: کے پرزے جوڑنا، کے پرزے یکجا کرکے پوری کل (مشین) بنانا۔ جَامَعَ ها: عورت سے ہم بستری کرنا۔ أَجْمَعَ علی: پر اتفاق کرنا، متفق ہونا، پر اتفاق رائے سے فیصلہ دینا، کرنا، کا پختہ ارادہ کرنا۔ أَجْمَعُوا أمرَهُم: انہوں نے مشترکہ فیصلہ کیا، انہوں نے سمجھوتا کیا۔ تَجَمَّعَ: اکٹھا ہونا، جمع ہونا، مجتمع ہونا، ڈھیر ہونا، انبار ہونا، بستہ ہونا، ڈلا بن جانا، گچھا سا بن جانا، منجمد ہونا، جمنا، جم جانا۔ اِجْتَمَعَ: مجتمع ہونا، اکٹھے ہونا، اکٹھے آنا، ملنا، شامل ہونا۔۔ ب: سے متحد ہونا، جڑنا۔۔ (تنظیم کمیٹی

دغیرہ) کا اکٹھا ہونا، اجتماع کرنا، اجلاس کے لئے جمع
ہونا۔۔۔ مع/ب: کے ساتھ ہونا، اکٹھا ہونا، سے
ملاقات کرنا، انٹرویو کرنا، مشورہ کرنا، بات چیت کرنا،
مذکرات کرنا۔۔۔ علی: پر اتفاق کرنا، متفق ہونا۔
اِستَجمَعَ ہ: کو جمع کرنا، اکٹھا کرنا، یکجا کرنا۔۔۔
قُوَاہُ: اپنی طاقت مجتمع کرنا۔۔۔ افکارَہُ: اپنے
خیالات مجتمع کرنا۔ ہ: کا خلاصہ کرنا، کی تلخیص کرنا۔
۔۔۔ ہ: کا مالک ہونا، پر قابض ہونا، کو رکھنا، کو ملانا، یکجا
کرنا، کو بیک وقت رکھنا، کا بیک وقت مالک ہونا۔
جَمْع: اجتماع، مجموعہ، جمع کرنا، اکٹھا کرنا، اتحاد، دھڑا،
ایکا، تعلق، جوڑنا، ملانا، ڈھیر، انبار (حساب) جمع،
اتحاد، انضمام، ادغام، جملہ اشیاء۔ بین: کی وحدت،
کا اتحاد۔ جمع جُمُوع: اجتماع، بھیڑ، ہجوم، انبوہ،
ازدحام، ٹولی، دستہ، گروہ، جھنڈ، رسالہ۔ (حساب)
جمع۔ جمع الشَّمْل: اتحاد، وحدت، دغام، انضمام،
اسم الجمع: اسم جمع۔ جَمْعُ (الید): مٹھی۔
جُمْع و جُمْعُ الكفِّ و جُمْعُ الید: مٹھی۔
بِجُمع یدیہ: مٹھیوں سے۔ جُمْعَة جمع جُمَع و
جُمُعَات: ہفتہ، جمعہ (کا دن) یوم الجمعہ: جمعہ۔
جمعة الآلام: حضرت مسیح کے مصائب کا ہفتہ۔
الجمعة العظیمة و یوم الجمعة الحزینة: گڈ
فرائیڈے۔ ایسٹر سے پہلے کا جمعہ جس میں حضرت مسیح
کی تصلیب منائی جاتی ہے۔ جَمْعِیَّة جمع جمعیات:
کلب، انجمن، سماج، معاشرہ، سوسائٹی، تنظیم،
کارپوریشن، اسمبلی۔ جمعیة الأمم: انجمن اقوام۔
جمعیةُ الإسعاف: سول ایمبولنس سروس۔ جمعیة
عُمُومِیَّة و جمعیة عامَّة: جنرل اسمبلی، عام
اجلاس، اجلاس عام۔ جمعیة تعاونیة: انجمن امداد
باہمی۔ جمعی: مجموعی، کلی، پورا، سارا، تمام، تمام کا
تمام، سارا کا سارا، سب۔ جمیعُ الناس: سب
لوگ، ساری نوع انسانی۔ الجمیع: سب لوگ، ہر
شخص، سبھی لوگ۔ جمیعًا: بیک جسم، سب ملا کر، کل،
سب کے سب، سب، پورے کا پورا، سراسر۔ أَجمَع
جمع أَجمَعُون مونث جَمعاء جمع جُمَع: سب،
سارا، تمام، جملہ، پورا، کامل، پورا کا پورا، سب کا سب،
کامل، بےکم وکاست، پورا پورا۔ العالم الاسلامی
اجمع: تمام اسلامی دنیا۔ الدار جمعاءَ: پورا گھر۔
بِأَجْمَعِہِ: مکمل طور پر، سب کو ملا کر، جملہ، بحثیت،
مجموعی، بالکل، پوری حد تک، کامل طور پر، کاملا۔
جُماع: میزان، پوری رقم، مجموعہ، کل میزان جُمّاعُ
کَهرَبائِی: برقی مخزن، برقی ذخیرہ، مخزن برق
storage battery۔ جَماعَة جمع جَماعَات:
(لوگوں کا) گروہ، رسالہ، ٹولہ، جتھا، ٹولی، جمعیت،
حلقہ، پارٹی، قوم، عام لوگ، تمام لوگ، سکواڈ (فوجی)۔
جماعاتٍ و افرادًا: گروہوں میں اور فرداً فرداً جَماعِیّ:
اجتماعی، مشترکہ۔ مَجْمَع جمع مَجامِع: جگہ جہاں دو یا
زائد چیزیں ملیں، اتحاد کی جگہ یا مقام، مقام اتصال،
اجلاس، اجتماع، مذہبی اجتماع (عبادت گزاروں کی)
جماعت، خصوصی اجتماع، کنونشن اسمبلی۔ مجمع
علمی: اکاڈیمی، ارباب کلیسا کی انجمن۔ مجمع
بَلَدِیّ: صوبائی کلیسیائی مجلس۔ مجمع
اِکْلیرِیکی: پادریوں کی مجلس۔ اخذ مَجامِع
القلوب: دلوں کو جیت لینا، دلوں کو لبھانا، فریفتہ
کرنا۔ بِمَجامِع عینیہ: مکمل ارتکاز، پورے انہماک
سے۔ مَجْمَعِی: رکن اکاڈیمی، مجلس علمی کا رکن۔
تجمیع: مشین کے پرزے جوڑ کر پوری مشین بنانا۔
جِماع: ہم بستری، کوئی چیز جو دوسری چیز یا چیزوں پر
مشتمل ہو۔ الخمر جماعُ الاثم: شراب گناہ میں
مبتلا کرتی ہے، شراب گناہ کا برتن ہے۔ اِجماع:
اتفاق، کامل آہنگی، یا اتفاق رائے۔ اجماع الرأی:
اتفاق رائے۔ اجماع علی: کا بالاتفاق عزم۔
اجماع: کسی قانونی مسئلہ میں ماہرین کا اتفاق
رائے، اسلامی قانون کے چار اصولوں میں سے ایک
اصول۔ بالاجماع: اتفاق رائے سے۔ اِجماعی:
عام اتفاق پر مبنی، متفق، ہمہ گیر، عالم گیر، اجتماعی،
مشترکہ، سب کا۔ تَجَمُّع جمع تجمعات: اکٹھے آنا،
ملاقات، اجتماع، فوجی ارتکاز، بھیڑ، ہجوم، انبوہ،
اژدحام، عوام، عوام الناس، گولا، ڈلا، چیپ، لیس،
چسپیدگی (طب، کیمیا)۔ اِجتماع جمع اجتماعات:
(ب: کے ساتھ ملاقات) اجتماع، اجلاس، غیر رسمی
تقریب یا اجتماع، بچھڑے ہوؤں کا اجتماع، ریلی،
کنونشن، جوڑ، میل، ساتھ، اتحاد، ستاروں کا جھرمٹ،
جھمکا یا مجمع، پچھتر (دریاؤں کا) سنگھم، کسی سماجی گروہ
میں زندگی، جماعتی زندگی، سماجی زندگی۔ الاجتماع:
انسانی سماج، معاشرہ۔ اجتماع الطُّرُق: چوراہا۔
عِلمُ الاجتماع: عمرانیات۔ علماءُ الاجتماع:
ماہرین عمرانیات۔ اِجتماعی: جماعتی، قومی، سماجی،
معاشرتی، اشتراکی، عمرانیاتی۔ وزارة الشؤون
الاجتماعیة: وزارت معاشرتی امور۔ الحالة
الاجتماعیة: ذاتی حیثیت، انفرادی حیثیت، نجی
حیثیت۔ الخدمة الاجتماعیة: سماجی کام یا
خدمت۔ المساواة الاجتماعیة: سماجی، برابری،
مساوات۔ الهیئة الاجتماعیة: انسانی معاشرہ۔
اجتماعیة: اشتراکیت۔ جامِع: قابل فہم، قابل
شمول، پورا، مکمل، جامع، وسیع، عام، عالمگیر، ہمہ گیر، جمع
کرنے والا، (کتاب) کا مولف، ٹائپ سیٹ کرنے
والا، ٹائپ کے حروف جوڑنے والا۔ جمع جَوامِع:
مسجد۔ مسجد جامع: جامع مسجد۔ جامِعَة جمع
جامِعَات: انجمن، یونین، ایسوسی ایشن، فیڈریشن،
قوم، مذہبی لوگ، مذہبی فرقہ یا جماعت، اشتراک
مفادات یا مقصد، یونیورسٹی۔ جامعة الکهرباء:
برقی مخزن، برقی ذخیرہ، برقی مخزن accumlator۔
جامعة الأُمَم: انجمن اقوام۔ الجامعة
الاسلامیة: اتحاد اسلامی، اتحاد عالم اسلامی۔
الجامعة العَرَبِیة: اور جامعة الدُّوَل العربیة:
عرب لیگ۔ جامعة شعبیة: یونیورسٹی اکسٹنشن،
تعلیم بالغاں کے کورس، شام کو پڑھائے جانے والے
کورس۔ جامِعی: جامعاتی، تعلیمی، درسی، کلیاتی۔
مَجْمُوع: جمع کیا ہوا، یکجا کیا ہوا، اکٹھا کیا ہوا،
مجموعیت، پورا، تمام، مجموعی، رقم، میزان (حساب)۔
الحروف المجموعة: ٹائپ حروف۔ مجموع
اراضی القُطْر: ملک کا کل رقبہ۔ مجموعُ طولِه:
کی کل لمبائی۔ المجموعُ العَصَبِی: اعصابی
نظام۔ مجموعة جمع مجموعات: مجموعہ، (فن
پاروں، ڈاک کے ٹکٹوں، کہانیوں وغیرہ کا)، تالیف،
تدوین، فہرست، (درختوں جزیروں کا) مجموعہ (اخبارات
میں مضامین کا) سلسلہ، بیٹری battery، اتحاد، انجمن،
(ریاستوں کا) بلاک، اجتماعی تنظیم، جملہ، مجموعہ
(عمارات کا) بلاک یا کمپلکس؛ نظام اعلامیہ، سرکاری
خبرنامہ، بلیٹن۔ مؤقت الشیوع چیز (جیسے اخبار، رسالہ
وغیرہ)۔ المجموعة الشمسیة: نظام شمسی۔
مجموعة صِناعِیة: سنڈیکیٹ، تعاونی انجمن۔
مُجَمِّع: جمع کرنے والا، فراہم کرنے والا، برقی
مخزن، مخزن برق، برقی مخزن۔ مُجْمَع علیه: متفق،
بالا اتفاق رائے سے، جس پر اتفاق کیا گیا۔ مُجتَمَع
جمع مُجتَمَعات: اجتماع کی جگہ، اکٹھا ہونے کی جگہ،
ملنے کی جگہ، وعدہ کی ملاقات کا مقام، اجتماع، اجلاس،
سوسائٹی، سماج، معاشرہ، انسانی معاشرہ، قوم، پنچایت،
تنظیم جس میں کام کرنے والے اس کے مالک بھی
ہوں۔ جیسے وہ کھیت جس میں کام کرنے والے کھیت
کے مالک ہوں، تعاونی تنظیم۔

جمك: الجامِکِیَّة جمع جامِکِیَّات و الجَوامِك جمع
جوامِك: سول اور فوجی ملازمین کی تنخواہ (ترکی

لفظ)۔

جمل: جَمَلَ ـجَمْلاً الشیءَ: کو جمع کرنا۔أَجْمَلَ الشیءَ: کو جمع کرنا یا کا بطور اجمال ذکر کرنا۔ کہا جاتا ہے: اجمل الحساب و الکلام ثم فَصَّلَهُ و بَیَّنَه: اس نے پہلے حساب اور گفتگو کا مجملاً ذکر کیا پھر اس کی تفصیل کی۔حسابُ الجُمَّل: ابجد میں جمع شدہ حروف تہجی کا حساب، اس کو حساب الابجدیۃ بھی کہا جاتا ہے اور شاعر اپنے شعروں میں تاریخیں نکالنے کے لئے استعمال کرتے ہیں۔الجُملَة جمع جُمَل: مجموعہ، جملہ (وہ کلام جو مسند اور مسند الیہ سے مرکب ہو)۔جملہ اسمیۃ: الخیرُ عمیمٌ: بھلائی سب کو محیط ہے۔جملہ فعلیة: عَمَّ الخیرُ: بھلائی عام ہوئی۔الجُمَل: لوگوں کی جماعت۔الجَمَل و الجُمَل و الجُمَّل و الجُمالَة: موٹی رسی۔

۲۔جَمَلَ ـجَمْلاً و اِجْتَمَلَ الشحمَ: چربی پگھلانا۔جَمَّلَ الشحمَ: چربی پگھلانا۔أَجْمَل: پگھلی ہوئی چربی کھانا۔۔۔ الشحمَ: چربی پگھلانا۔الجَمِیل: پگھلی ہوئی چربی۔

۳۔جَمُلَ ـجَمَالاً: خوش صورت، خوش سیرت ہونا صفت: جمیل مؤنث جمیلة۔جَمَّلَ ہ: کو خوبصورت بنانا۔جَامَلَ ہ: سے ساتھ خوش معاملگی سے پیش آنا، کی تواضع کرنا۔أَجْمَلَ الشیءَ: کو خوبصورت بنانا، زیادہ کرنا۔۔۔ فی العمل: کام خوش اسلوبی سے انجام دینا۔۔۔ فی الکلام: گفتگو نرمی اور احتیاط سے کرنا۔۔۔ فی الطلب: طلب میں میانہ روی سے کام لینا۔تَجَمَّلَ: آراستہ ہونا، خوبصورت ہونا، مصائب زمانہ پر صبر کرنا اور ذلت ظاہر نہ ہونے دینا، حیاء کو نہ چھوڑنا اور بری جزع فزع سے دامن کو بچائے رکھنا۔اِسْتَجْمَلَ الشیءَ: کو خوبصورت سمجھنا۔الجَمَال (مص): حسن۔کہتے ہیں: جَمَالَكَ ان لم تفعل کذا: تمہارے لئے یہی زیبا ہے کہ ایسا نہ کرو۔الجَمَالِیَّة: جمالیات، علم جمال۔الجَمِیل: احسان، نیکی۔الجُمَّال: خوبصورت، خوبصورت سے زیادہ خوبصورت۔الجَمْلاء: حسین عورت (اس کے لئے افعل کا صیغہ نہیں آتا جس طرح دیمة هطلاء میں)۔

۴۔جَمَّلَ الجیشَ: فوج کو دیر تک روکے رکھنا۔

۵۔أَجْمَلَ القومُ: لوگوں کا بہت اونٹوں والا ہونا۔اِسْتَجْمَلَ البعیرُ: اونٹ کا جوان ہونا۔الجَمَل جمع جِمَال و أَجْمَال و جُمُل و جمالة (بتثلیث الجیم) و جج جمالات (بتثلیث الجیم) و جَمَائِل (ح): اونٹ، ایک یا دو کوہانوں والا (جمل کا اطلاق اونٹنی پر شاذ و نادر ہوتا ہے۔ مثلاً کہتے ہیں: شربتُ لبنَ جملی (میں نے اپنی اونٹنی کا دودھ پیا)۔اتخذ اللیلَ جَمَلاً: وہ ساری رات چلتا رہا، گویا وہ رات بھر اونٹ پر سوار رہا اور سویا نہیں۔جمل البحر (ح): ایک بڑی مچھلی۔۔۔ الیهود: گرگٹ۔۔۔ الماء: لمبی چونچ والا ایک آبی پرندہ۔الجَامِل (فا): اونٹوں کا ریوڑ مع ان کے چرواہوں کے۔اونٹوں کا مالک۔الجَمَّال جمع جَمَّالة: اونٹوں کا مالک یا ساربان۔

○ جَمَلَ ـجَمْلاً ہ: کا خلاصہ کرنا، کی تلخیص کرنا۔

جَمُلَ ـجَمَالاً: خوبصورت ہونا، حسین ہونا، خوبرو ہونا، مہربان اور عالی ظرف ہونا، شکیل ہونا، خوش اندام ہونا، دلکش ہونا، دلربا ہونا۔۔۔ ب: کے لئے مناسب ہونا، موزوں ہونا، برمحل ہونا، ٹھیک ہونا، کو پھبنا، کی شایان شان ہونا۔جَمَّلَ ہ/ ہ: کو خوبصورت بنانا، سجانا، آراستہ کرنا، مزین کرنا، سنوارنا، زینت دینا، سنگار کرنا، (بیان) کو چٹ پٹا بنانا، کی سج دھج کرنا۔جَامَلَ ہ: کے لئے شائستہ، مہذب، خوش اخلاق یا خوش مذاق ہونا، متواضع ہونا، باادب ہونا، ملنسار ہونا۔أَجْمَلَ ہ: کا میزان لگانا، جمع کرنا، کو کل سمجھنا، کا مجموعی طور پر ذکر کرنا، کا خلاصہ کرنا، کی تلخیص کرنا۔۔۔: پرلطف ہونا، اچھی طرح کرنا، سلیقہ سے کرنا۔تَجَمَّلَ: اپنے آپ کو خوبصورت بنانا، آراستہ کرنا، سجانا، اپنی سج دھج کرنا۔تَجَامَلَ: ایک دوسرے سے خلیق ہونا، متواضع ہونا، دوستی کا برتاؤ کرنا، مہربانی اور محبت سے پیش آنا۔جُمْلَة جمع جُمَل: مجموعیت، کلیت، مجموعہ، جمع، میزان، خلاصہ، سب، سارا، تمام گروہ، غول، جھنڈ، ٹولی، جسم، جمگھٹا، بھیڑ، ہجوم، انبوہ، تھوک، جملہ (گرامر) چھوٹا جملہ۔جُمْلَةً: مکمل طور پر، سارا، پوری طرح، بحیثیت مجموعی، سب ملا کر، کلی۔فی الجملة: عام طور پر، عموماً، بہرصورت۔جملةً واحدةً: یکا یک اچانک، جھپٹا مار کر۔جملةُ الکائنات: ہر موجود چیز۔کان من جملة اصحابه: وہ اس کا ایک ساتھی تھا، اس کا تعلق اس کے ساتھیوں سے تھا۔قال فی جملة ماقال: علاوہ دیگر باتوں کے، اس نے کہا۔و جملةُ القولِ أنَّ و جملة الأمرِ أنَّ: الغرض، قصہ کوتاہ، الختصر، خلاصہ یہ کہ، مختصراً یہ کہ۔علی الجملة: قصہ کوتاہ، مختصراً۔بالجملة: بحیثیت مجموعی، پوری طرح، سارا، سب ملا کر، کل، فی الجملہ، عام طور پر، عموماً، بہرصورت، تھوک کے حساب سے۔جملة الاجرة المستحقة: کل اجرت۔تاجر الجملة: تھوک فروش۔سعر الجملة: تھوک قیمت۔جملة اسمیة: اسمی جملہ۔جملة فعلیة: فعلی جملہ۔جملة إخباریة او خبریة: توضیحی، تشریحی، جملہ۔جملة انشائیة: جملہ انشائیہ۔جملہ حالیة: جملہ حالیہ۔جملة شرطیة: جملہ شرط۔جملة معترضة: جملہ معترضہ (گرامر کی کتاب میں تفصیل ملاحظہ کریں)۔حسابُ الجُمَّل: حروف ابجد کا ان کی عددی قیمت کے مطابق استعمال۔جَمَال: خوبصورتی، حسن۔علمُ الجمال: جمالیات۔جمیل: خوبصورت، حسین، خوبرو، شکیل، خوش اندام، دلکش، دلربا، دوستانہ عمل، مہربانی، احسان، خدمت، نیکی، خوش اخلاقی، تواضع، شائستگی، نوازش، کرم۔اعتراف بالجمیل و معرفة الجمیل اور عرفان بالجمیل: شکرگزاری، احسان مندی۔نُکْرَانُ الجمیل: ناسپاسی، ناشکرگزاری، احسان فراموشی، بے وفائی، نمک حرامی۔نَاکِرُ الجَمِیل: ناشکرا، احسان فراموش۔حفظ له جمیلاً: کو احسان مندی و شکرگزاری سے یاد رکھنا، کو اپنی پیاری یادوں میں رکھنا۔اجمل: زیادہ خوبصورت، زیادہ حسین۔تجمیل: خوبصورت بنانا، تزئین، آرائشی، سنگھار، سجاوٹ، زیبائش، سنگھار کا سامان، غازہ و گلگونہ وغیرہ۔مُجَامَلَة جمع مُجَامَلات: خوش اخلاقی، تواضع، شائستگی، نوازش، کرم (کا عمل)، احسان، مروت، شرافت، خلق، تہذیب، انسانیت، دل آویزی، دلکشی، چاپلوسی، خوشامد۔مُجَامَلَةً: دوستانہ طور پر، آشتی سے۔زیارة مجاملة: رسمی ملاقات۔قواعدُ المجاملة: آداب مجلس، پیشہ ورانہ آداب۔اِجمال: جمع، جوڑ، میزان، خلاصہ، تلخیص، لب لباب۔اِجمالاً: بحیثیت مجموعی، عام طور پر، عموماً، ایک عام اصول کے طور پر۔اِجمَالاً لذلك اقول: مختصراً عرض کرتا ہوں۔فی اجمالِه: تمام تر، یکسر، عام طور پر، عموماً ایک چیز کے طور پر۔بالاجمال و علی الاجمال: عام طور پر، عموماً، بحیثیت مجموعی، فی الجملہ، سب ملا کر، کل۔بوجهِ الاجمال: بمعنی اِجمالاً۔اجمالی: میزان، سرسری، قابل فہم، قابل شمول، عام مجموعی، مجموعی طور پر، کلی، مکمل، ہمہ گیر، مشترکہ، اجتماعی، سب کا۔تقریر اجمالی: مجموعی رپورٹ۔غرامة اجمالیة: اجتماعی یا مشترکہ جرمانہ۔نظرة اجمالیة: عام منظر۔

مُجْمَل جمع مُجْملون: تھوک فروش۔مُجْمَل: خلاصہ، ملخص، خاکہ، لب لباب، عام تصور، عام خیال، میزان۔بالمُجْمَل: تھوک کے حساب سے۔

جمن: ۱-الجُمان: واحد جُمانَة: موتی، فارسی لفظ۔
۲-الجمناز: ورزش گاہ، دنگل، اکھاڑہ Gymnasium۔
۳-الـجـمْـنَـاستيك: ورزش کا طریقہ، ورزشی موڑتوڑ، جسمانی موڑتوڑ Gymnastic (یونانی لفظ)۔

جمہ: ۱-جَمْهَرَ ـجَمْهَرَةً الشيءَ: کو جمع کرنا، کا بڑا حصہ لینا۔ــــ و تَجَمْهَرَ القومُ: لوگوں کا اکٹھا ہونا۔الجُمْهُور جمع جماهير: لوگوں کا گروہ، چیز کا زیادہ حصہ، قوم کے ذی مرتبہ اور شرفاء، تہہ بہ تہہ بہت سی ریت۔الجُمْهُوري: جمہور کی طرف منسوب، جمہور کی، جمہور کے متعلق، نشہ آور شراب یا پکایا ہوا رس۔الـجُـمْـهُـورِيَّة: قوم یا ملک جس کا صدر ایک مقررہ مدت کے لئے عام مخلوق کی رائے سے چنا گیا ہو۔الـمُجَمْهَرات: معلقات کے بعد دوسرے درجہ کے ایام جاہلیت کے سات جید قصائد۔
۲-جَمْهَرَ ـجَمْهَرَةً عليه الخَبَرَ: کو تھوڑی سی خبر دینا اور مقصود کو اس سے پوشیدہ رکھنا۔
۳-تَجَمْهَرَ: زیادتی کرنا۔کہا جاتا ہے: تَجَمْهَرَ علينا: اس نے ہمیں حقیر سمجھا اور ہم پر زیادتی کی۔

○ جَـمْـهَـرَ ہ/ ہ: کو ایک جگہ اکٹھا کرنا، جمع کرنا۔تَـجَـمْـهَـرَ: ایک جگہ جمع ہونا، اکٹھا ہونا، مل کر بیٹھنا یا چلنا۔جُـمْهُور جمع جَـمَـاهِـير: بھیڑ، انبوہ، عوام۔الـجـماهير: عوام الناس، عوام۔جُـمْـهُـوري: جمہوریت پسند، جمہوریت کا حامی، جمہوریہ کا۔الـجمـهـورية الـعـربية المتحدة: متحدہ عرب جمہوریہ۔الجمهورية الاتحادية الالمانية: وفاقی جمہوریہ جرمنی۔الـجـمـهـوريـة الـديـمـو قـراطية الالـمـانـية: جرمن، جمہوری جمہوریہ۔تَـجَـمْـهُـر: (لوگوں، بھیڑ، عوام کا) اجتماع۔

جما: الجَمَا و الجُمَا: ابھرا ہوا پتھر، جسم کا اٹھا ہوا حصہ جیسے چھاتی۔

جمي: جَمِيَ ـجَمًى الماءُ: پانی کا بہت ہونا۔تَجَمَّى القومُ: لوگوں کا اکٹھا ہونا۔جَمَاءُ و جُمَاءُ و جَمَاءَةُ الشيء: چیز کا حجم، یا جسم۔

جنّ: جَنَّ ـجَنًّا و جُنُونًا و جَنَانًا الليلُ: رات کا تاریک ہونا، یا اس کی تاریکی کا خلط ملط ہونا۔ــــ جَنًّا و جُنُونًا الليلُ الشيءَ و عليه: رات کا کسی چیز کو ڈھانپنا، چھپانا۔جَنَّ ـجَنًّا الجنينُ في الرحم: بچہ کا رحم میں چھپنا۔جُنَّ جَنًّا و جُنُونًا عنه: سے چھپنا۔اَجَنَّ عنه: سے چھپنا۔ــ ہ الليلُ: کو رات کا چھپالینا، ڈھانپ لینا۔ــــ المَيِّتَ: مردہ کو کفنانا، دفنانا۔اِجْتَنَّ الشيءَ: کو چھپانا۔ــــ و اِسْتَجَنَّ: چھپنا۔جِنُّ الليل: رات کی تاریکی۔ــــ الناس: لوگوں کی بڑی جماعت۔کہا جاتا ہے: لاجِنَّ بهذا الامر: اس امر میں کوئی پوشیدگی نہیں۔ــــ و الجِنَّة واحد جِنِّي مونث جِنِّيَة: جن، دیو، پری۔الجَانّ جمع جِـنَّان: جن کا اسم جمع۔الجَنَّة جمع جِنَان و جَنَّات: باغ۔ارضی یا سماوی فردوس۔الجُنَّة جمع جُنَن: پردہ۔ــــ و المِجَنّ و المِجَنَّة جمع مَجَانّ: ہتھیاروں سے بچاؤ کی چیز، ڈھال۔کہا جاتا ہے: قَلَبَ مِجَنَّهُ: اس نے شرم وحیاء کو بالائے طاق رکھا اور خود رائے ہوگیا۔قَلَبَ لهُ ظهرَ المِجَنّ: اس نے اس کی دوستی چھوڑ کر دشمنی اختیار کر لی۔الجَنَن جمع اَجْنَان: قبر، مردہ، کفن۔الجُنَان و الجُنَانة: ڈھال۔الجَنَان جمع اَجْنَان: رات یا اس کی سخت تاریکی، مخفی امر، دل۔ــــ مِن كلِّ شيء: ہر شئے کا جوف۔الجَنِين جمع اَجِنَّة و اَجْنُن: ہر پوشیدہ چیز، قبر، پیٹ کا بچہ، مدفون۔المَجَنَّة: چھپنے کی جگہ، جنوں والی زمین۔
۲-جُنَّ جَنًّا و جُنُونًا: پاگل و دیوانہ ہونا۔صفت: مَجْنُون جمع مَجَانِين۔اَجَنَّ و جَنَّنَ ہ: کو دیوانہ بنا دینا۔تَجَنَّنَ و اسْتُجِنَّ: پاگل ہونا۔تَجَانَّ و تَجانَنَ: اپنے آپ کو پاگل ظاہر کرنا۔ما اَجَنَّهُ فعل تعجب بمعنی وہ کتنا پاگل ہے۔یہ خلاف قاعدہ ہے کیونکہ یہ مفعول کے معنی میں ہے جب کہ فعل تعجب فاعلی معنی دیتا ہے۔الـجِـنَّة: جنون، دیوانگی، پاگل پن۔الجُنُون و الجُنّ: دیوانگی۔الجُنُون المُطْبِق: کامل دیوانگی۔المَجَنَّة: جنون، دیوانگی۔کہا جاتا ہے: به مَجَنَّة: اس میں دیوانگی ہے۔
۳-جُنَّ جَنًّا و جُنُونًا النبتُ: سبزہ کا دراز اور گنجان ہونا۔ــــ ت الارضُ: زمین کا پھول اگانا۔الجِنّ و الجِنَّة من النبت: پودہ کی کلی، پھول۔ــــ من الشباب: آغاز شباب، عنفوان جوانی۔
۴-جُنَّ جَنًّا و جُنُونًا الذبابُ: مکھیوں کا بہت بھنبھنانا۔کہا جاتا ہے: جُنَّ الذباب بالروض: سبزہ کو دیکھ کر مکھیاں مستی سے بھنبھنا رہی ہیں۔اِسْتَجَنَّ فلانا: کو کھیل اور طرب کی طرف بلانا۔

○ جَنَّ ـجَنًّا و جُنُونًا ہ/علی: کو چھپانا، ڈھانپنا۔(رات کا) اتر آنا، پڑنا یا تاریک ہوجانا۔جُنَّ: پاگل ہوجانا، دیوانہ ہوجانا، پر بھوت پریت کا سایہ ہونا۔جَنَّ جُنُونُه: پاگل پن سے جوش میں آنا، بدحواس ہوجانا۔جَنَّنَ ہ: کو دیوانہ کرنا، کو غضبناک کرنا، غصہ دلانا، طیش میں لانا۔اَجَنَّ ہ: کو چھپانا، ڈھانپنا، نیز بمعنی جَنَّنَ۔تَـجَـنَّـنَ: پاگل ہوجانا، سودائی ہوجانا۔اِسْتَجَنَّ: چھپنا، ڈھک جانا۔ــــ ہ: کو پاگل و سودائی سمجھنا، خیال کرنا۔جِـنّ: اسم جمع: جن، آسیب، بھوت پریت، بھوت، دیو۔جِـنِّي: عفریتی، آسیبی، بھوت پریت کا، جن، بھوت، دیو۔جِـنِّـيَّة: پری، بھوتنی۔جَـنَّـاتُ النعيم: بہشت، جنت، فردوس۔ساكِنُ الجنان: بہشتی، جنتی، وفات شدہ شخص، قابل تعریف یادداشت کا حامل۔جُنَيْنَة جمع جُنَيْنات و جَنَائِن: باغیچہ، باغ۔جَنَائِنِي: باغبان۔جِنَّة: آسیب زدگی، وہم کا غلبہ، خیالی خطرہ، وہمی دہشت، وہم، غلط خیال، جنون، دیوانگی، ضبط، حد درجہ جوش۔جُنَّة جمع جُنَن: حفاظت، پناہ، ڈھال۔جَنَان جمع اَجْنَان: دل، روح۔جَنَّان: باغبان۔جَنِين جمع اَجِنَّة و اَجْنُن: بچہ جو ابھی پیدا نہ ہوا ہو، (بیج وغیرہ میں) تخم۔جُنُون: پاگل پن، دیوانگی، وہم، غلط خیال، خبط، خلل دماغ، مالیخولیا، سودا، بیوقوفی، حماقت، اضطراب، ہیجان، طیش، غیض، سخت غصہ، وجد، حال۔الجُنُون فُنُون: پاگل پن کی کئی قسمیں ہیں، دیوانگی اپنے آثار مختلف طریقوں سے ظاہر کرتی ہے۔جُنُونِي: پاگل، دیوانہ، مضطرب، بدحواس۔مِجَن جمع مَجَان: ڈھال۔مَجَنَّة: دیوانگی، پاگل پن۔جَانّ: جن، دیو، بھوت (جمع)۔مَجْنُون: پاگل، جس پر کسی کا سایہ ہو، آسیب زدہ، جنونی، دیوانہ، مجنون، سودائی، سنکی، پاگل، مخبوط الحواس، احمق، عجیب وغریب خیالات رکھنے والا۔

جني: جَنِيَ ـجَنًا: کبڑا ہونا۔صفت: اَجْنَا مونث: جَنْآء۔جَنَأَ ـجُنُوءًا و أَجْنَأَ اِجْنَاءً و جَانَأَ مُجَانَأَةً و اجْتَنَأَ و تَجَانَأَ تَجانُؤًا عليه: کسی کو بچانے کے لئے اس پر اوندھا ہوجانا۔

جنب: اجْنَبَ ـجَنْبًا ہ: کو دفع کرنا، ہٹانا، دور کرنا۔ــــ ہ الشيءَ: کسی سے کوئی چیز دور کرنا۔جَنَّبَ ہُ الشيءَ: سے کوئی چیز دور کرنا۔ــــ تَجَنَّبَ و تَجَانَبَ و اجْتَنَبَ ہُ: سے دور ہونا۔أَجْنَبَ ہ: کو دور کرنا۔ــــ الرجلُ: دور ہونا۔اِسْتَجْنَبَ: جنب ہونا، ناپاک ہونا۔الجَنْب (مص): جانب، طرف، پہلو، آپ کہتے ہیں: قعدت الى جنب فلان و الى جانبه و جَنَابه: میں فلاں شخص کے پہلو یا اس کے ایک جانب بیٹھا۔الجُنُب: دور، نافرمان، اجنبی۔الجارُ الجُنُب: اجنبی ہمسایہ۔الجَنِب: گوشہ نشین، کنارہ

کش، اجنبی، مسافر۔الجَانِب جمع جَوَانِب: جانب، گوشہ، طرف، ــــ جمع جُنّاب: نافرمان، بدیسی، اجنبی۔الجَنَاب جمع أَجْنِبَة: گوشہ، صحن۔الجُنْبَہ: وہ چیز جس سے بچا جائے۔الجَنْبَۃ: جانب، گوشہ نشینی۔الأَجْنَب جمع أَجَانِب: نافرمان ــــ و الأَجْنَبِي: بدیسی، غیر ملکی، اجنبی، مسافر۔المِجْنَب: پردہ، ڈھال۔

۲۔جَنَبَ ـُ جَنْبًا ہ: کے پہلو پر مارنا۔آپ کہتے ہیں: ضربہ فَجَنَبَہُ: اس نے اس کے پہلو پر مارا۔ــ جَنَبًا و مَجْنَبًا البعیرَ: اونٹ کو کوتل لے جانا۔صفت مفعولی۔جنیب و مُجَنَّب و مَجْنُوب مؤنث جَنِیبَۃ۔ کہا جاتا ہے فرسٌ جَنِیبٌ: کوتل لے جایا جانے والا گھوڑا۔خیل جَنَائِب: کوتل لے جائے جانے والے گھوڑے۔جُنِبَ: پہلو کے درد میں مبتلا ہونا، کو نمونیا ہو جانا، صفت مَجْنُوب۔ جَانَبَ ہ: کے پہلو میں چلنا۔الجَنْب (مص) جمع اَجْنَاب و جُنُوب: پہلو۔جارُ الجَنْب: قریبی ہمسایہ۔ذاتُ الجَنْب (طب): نمونیا۔الجَنَب: کچھ لنگڑا پن۔جَنْبَتَا و جَنَبَتَا و جَنَابَتَا الانف: ناک کے دونوں طرف۔الجانِب جمع جَوَانِب: پہلو۔وہ گھوڑا جس کی ٹانگوں کے درمیان کا فاصلہ زیادہ ہو۔کہا جاتا ہے: ھو لَیِّنُ الجانِب: وہ فرمانبردار ہے، تربیت پذیر ہے۔ھو رقیق الجانِب: وہ لطیف ہے۔الجُنَاب او ذات الجَنْب (طب): نمونیا۔الجَنَاب جمع أَجْنِبَۃ: قریبی محلہ۔کہا جاتا ہے: اَخصب جنابُ القوم: قوم کا مقام سرسبز و شاداب ہے۔فلانٌ خصیبُ الجناب او جدیبہ: فلاں شخص سرسبز یا قحط زدہ ہے۔الجِنَاب: جَانَبَ کا مصدر۔کہا جاتا ہے فرس طوع الجِناب: جلد رام ہونے والا گھوڑا۔الجنیب: نمونیا کا مریض۔ہر مطیع و فرمانبردار۔الجَنِیبَۃ: کوتل جانور۔الجُنَّاب: پہلو میں چلنے والا۔المُجَنَّبَۃ (ا ع): فوج کا ہراول۔المُجَنِّبَتَان من الجیش: فوج کا دایاں اور بایاں بازو (میمنہ و میسرہ)۔

۳۔جَنَبَ ـُ جُنُوبًا الریحُ: جنوبی ہوا کا چلنا۔جُنِبَ و أَجْنَبَ و أُجْنِبَ القومُ: قوم کو جنوبی ہوا لگنا۔الجَنُوب جمع جَنَائِب: دکھن، جنوب، دکھنی ہوا۔

۴۔جَنَبَ ـَ جَنَبًا و جَنِبَ ـَ جَنَبًا الیہ: کی طرف مائل ہونا، کا مشتاق ہونا اور کے لئے بے چین ہونا۔

۵۔جَنُبَ ـُ جَنَابَۃً الرجلُ: ناپاک ہونا۔الجُنُب: ناپاک (واحد، تثنیہ جمع اور مذکر مؤنث سب کے لئے یہی مستعمل ہے)۔الجَنَابَۃ: ناپاکی، نجاست۔

۶۔الجَنْبَۃ جمع جُنَب من النبات: (ز) ہر وہ پودا جو سبزی سے بڑا اور درخت سے چھوٹا ہو۔المَجْنَب: بہت خیر یا شر۔کہا جاتا ہے اِنَّ عندنا خیراً مَجْنَبًا و شراً مَجْنَبًا: ہمارے پاس بہت خیر اور بہت شر ہے۔المَجْنَبَّۃ: سامنے کا حصہ۔

۷۔جَنْبَذَ الکیلَ: پیمانہ کو انتہائی سرے پر پہنچانا۔الجُنْبُذَۃ: ہر بلند چیز، اونچی اور گول زمین۔

○ جَنَبَ ـِ جَنْبًا ہ/ ہ: سے کچھ ہٹانا، پھیرنا، موڑنا۔جَنَّبَ ہ ہ: سے کوئی چیز دور رکھنا، ہٹانا، کو کے راستہ سے باہر رکھنا۔تَجَنَّبَ ہ: سے پہلو تہی کرنا، پہلو بچانا، بچنا، کنی کترانا، احتراز یا گریز کرنا، سے دور رہنا، کے راستہ سے نکل جانا۔جَانَبَ ہ: کے پہلو میں ہونا یا چلنا ــــ ہ: کے ساتھ ساتھ دوڑنا، کے برابر دوڑنا، کے کنارے کنارے جانا، کے کنارے واقع ہونا، کے پہلو میں واقع ہونا، سے پہلو تہی کرنا، گریز کرنا، احتراز کرنا۔تَجَانَبَ و اجتنب بمعنی تَجَنَّبَ۔ اجتنب ہ: کے پہلو میں ہونا، کے ساتھ ساتھ دوڑنا، کے ساتھ دوڑنا، کے کنارے کنارے جانا، کے کنارے واقع ہونا، کے پہلو میں واقع ہونا۔جَنْب جمع جُنُوب و اَجناب: پہلو، رخ، طرف۔جَنْبَ: کے پہلو میں، کے ساتھ، کے کنارے کے نزدیک، کے مقابلے میں، کے پاس سے باہر، کے علاوہ۔جَنْبًا اِلی جَنْبٍ یا جَنْبًا لِجَنْبٍ: پہلو بہ پہلو۔بَیْنَ جَنْبَیہِ: کے اندر، کے اندر اندر۔مابَیْنَ جَنْبَیہِ: جس پر یہ مشتمل ہے، اس کی محتویات، مضمون، مافیہ۔علی جَنْبٍ: ایک طرف، ایک جانب، پرے، الگ، علیحدہ، جدا۔ذاتُ الجنب: پھیپھڑے کی جھلی کا ورم، ذات الجنب، ذات الصدر۔جَنْبَۃ جمع جَنَبَات: پہلو، طرف، علاقہ، رقبہ۔فی جَنَبَاتہ: اس میں، اندر۔ضَمَّہُ بین جنباتہ: پر مشتمل ہونا، کو شامل ہونا، پر محیط ہونا، کی گنجائش رکھنا۔جَنَبَاتُ الغُرفۃ: پورا کمرہ۔بین جنبات الغُرفۃ: کمرے میں، کمرے کے درمیان میں ـــ زاخرُ الجَنَبَات: لبالب، کھچا کھچ، مونہا منہ بھرا ہوا، چھلکنے یا پھٹنے کی حد تک بھرا ہوا۔جَنْبی: پہلو کا، بغلی۔جُنُب: ناپاکی کی حالت میں جس کے لئے غسل ضروری ہو، قبیلے سے غیر متعلق، غیر رشتہ دار۔الجار الجنب: پڑوسی جو کنبہ سے نہ ہو۔جَنَاب: احترام کا خطاب۔والا جناب۔جنابکم: آپ، جناب والا۔جَنَابَۃ: ناپاکی (جو غسل سے دور ہو)۔جُنَاب: بمعنی ذات الجنب۔جُنُوب: جنوب جَنُوبًا: جنوب کی طرف، جنوب کے رخ۔جَنُوبی: جنوبی، دکھنی۔جنوبی افریقیا: جنوبی افریقہ۔جانِب جمع جَوَانِب: طرف، پہلو، رخ، بغلی حصہ، ایک طرف کا ٹکڑا، لشکر کے پہلو کا حصہ، بازو، سامنے کا حصہ، رخ، پیش، حصہ، جزوی رقم، جزوی منظر۔من: کسی منظر، تصویر یا سیر بین کا حصہ، مقدار، عدد، رقم کا، چند، کچھ۔من جانبہ: اس کی طرف سے۔من جانبٍ ۔ من جانبٍ آخر: ایک طرف تو ......دوسری طرف۔اِلی جانبہ: کی طرف، کے پتہ پر، اس کے پہلو میں کے ساتھ۔اِلی جانب اور بجانب: کے پہلو بہ پہلو کے علاوہ سے قطع نظر۔وَضَعَہُ جانِبًا: کو ایک طرف یا ایک جانب رکھنا۔ودعہ جانِبًا: کو ایک طرف چھوڑ دینا، کو چھوڑ دینا، نہ کرنا۔فی جانبِ: کے مقابلے میں، کے بارے میں، کے متعلق۔ما بینَ جوانِبِھم: ان کے دل۔جانبا الفم: منہ کے کنارے۔جانبٌ من: کی بڑی مقدار، کی کوئی مقدار، کی بڑی رقم، تعداد، کافی، کچھ۔جانبٌ کبیرٌ من: کافی، کا بڑا حصہ۔ھو علی جانبٍ کبیر من: وہ بہت ...... ہے۔کان علی جانبٍ عظیم من الکرم: بہت فیاض ہونا۔علی جانبٍ عظیم من الاھمیۃ: بڑی اہمیت کا۔علی أعظم جانب من الخُطُورۃ: انتہائی اہمیت، عظیم ترین اہمیت کا۔فی کل جانبٍ: ہر جگہ، ہر طرف۔خفض لہ جانبَہ: کے لئے اپنے انکسار کا مظاہرہ کرنا، سے مروت اور خوش اخلاقی سے پیش آنا، سے مہربانی سے پیش آنا، سے منصفانہ شرائط کے ساتھ ملنا۔اَمِنَ جانبَہ: سے محفوظ ہونا۔لم اُعِرْہُ جانبَ اھتمام: میں نے اس کو کوئی توجہ نہیں دی۔خاف (رھب، ھاب) جانبَہُ: سے خوف کھانا، خوفزدہ ہونا۔ملکُ الجانب: شاہی واراضی۔جانبُ المیری: خزانہ عامرہ، سرکاری خزانہ۔لَیِّنُ الجانب: شریف، سلیم الطبع، فرمانبردار، اطاعت شعار، تربیت پذیر۔لِینُ الجانب: شرافت، نرمی، شائستگی، حلم، بردباری۔رَحْبُ الجانب: کشادہ، وسیع، فراخ، گنجائش والا، کھلا۔رقیق الجانب: دوستانہ، دل آویز، دلکش، شریف، سلیم الطبع۔مرھوب الجانب: خوفزدہ، دہشت زدہ۔عزیز الجانب: طاقتور، قوی، مضبوط، بزاز ورآور، بہت طاقتور، دیو ہیکل۔عزۃ الجانب: قوت، طاقت، اختیار، قابو، اقتدار، حکومت۔مَھِیبُ الجانب: محترم، جس سے ڈرا جائے۔فی جوانبِ الدار: تمام

گھر میں۔اکثر فی جوانبه: میں۔جانِبِی: بغلی، پہلو کا۔اَجْنَبِی: غیر ملکی، پردیسی، جمع اجانب: غیر ملکی، پردیسی۔البلاد الاجنبیة: بدیسی ممالک غیر ممالک، بیرونی دنیا۔فِرْقَةُ الاجانب: خصوصی فوجی یونٹ، خصوصاً رضاکاروں پر مشتمل جو کسی دوسرے ملک کی فوج کے ساتھ خدمات دے رہا ہو۔foreign legion۔جَنَّابِیة جمع جنابیات: کنارہ، پشتہ، بند، سیلابی پشتہ، بغلی پانی کی گذرگاہ، بغلی سڑک، بغلی ریلوے لائن، پانی کے بند کا دروازہ یا دریا کا پشتہ کھولنے پر پانی نکلنے کا گھنی راستہ۔تَجَنُّب: احتراز، گریز، کنارہ کشی۔اِجْتِناب: احتراز، گریز، کنارہ کشی۔مُجَنِّبَة (فوج کا) بازو، پہلو کا حصہ: میمنہ، میسرہ۔

○ جُنْبَاز و جُمْبَاز: جسم کی طاقت اور خوبصورتی بڑھانے کے لئے ورزش، زنانی کسرت، جسمانی کرتب، ورزشی کرتب۔جُنْبَازِی و جُمْبَازِی: ورزشی۔کسرتی۔الالعاب الجُمْبَازِیة: کسرتی یا ورزشی مشقیں، جسمانی مشقیں۔

جنث: تَجَنَّثَ الرجلُ: غیر قوم میں سے ہونے کا دعوی کرنا۔۔۔ علیه: سے محبت کرنا، پر مہربان و شفقت کرنا۔۔۔ الطائرُ: پرندے کا بازو پھیلا کر بیٹھنا۔الجُنْثِیّ جمع جُنْثِیَّة: عمدہ لوہا، تلوار۔

جنح: جَنَحَ۔جُنُوحًا الیه: کی طرف مائل ہونا۔اَجْنَحَ ہ: کو مائل کرنا، جھکانا۔۔۔ الیه: کی طرف مائل ہونا، جھکنا۔اِجْتَنَحَ: ایک پہلو پر جھکنا۔۔۔ الیه: کی طرف مائل ہونا۔تَجَنَّحَ: ایک پہلو پر جھکنا۔اِسْتَجْنَحَ ہ: کو مائل کرنا، جھکانا۔۔۔ الیه: کی طرف مائل ہونا، جھکنا۔الجِنْح: پناہ، کنارہ۔جِنْحُ الطریق: راستہ کی ایک جانب۔الجَانِح جمع جَوَانِح: جانب۔کہا جاتا ہے جَانِحُ البیت: گھر کی ایک جانب۔الجَنَاح جمع اَجْنُح و اَجْنِحَة: پرندے کا بازو۔(اسی سے ہے انا فی جناح فلان: میں فلاں شخص کے سایہ عاطفت میں ہوں)، کنارہ۔الجَوَانِح واحد جَانِحة (ع ا): پسلیاں۔

۲۔جَنَحَ۔جُنُوحًا السفینةُ: کشتی کا تلے پانی میں پہنچ کر زمین سے لگ جانا۔۔۔ جَنَحًا الطائرُ: پرندے کے بازو پر مارنا۔جَنَّحَ ہ: کو بازو بنانا۔الجَنَاح جمع اَجْنُح و اَجْنِحَة (ع ا): پرندے کے پر۔(کہتے ہیں رکبوا جَنَاحَی الطائر: وہ اپنے وطن کو چھوڑ گئے۔رکب جَنَاحَی النعامة: اس نے اس معاملہ میں بڑی کوشش اور عجلت سے کام لیا ہو

مَقْصُوص الجَنَاح: وہ عاجز اور ناکارہ ہے)۔جمع اَجْنُح من الانسان: انسان کا ہاتھ، بغل، بازو اور پہلو۔ذوات الجناحین (ح): مکھیوں کی قسم کے حشرات الارض۔اس کی اقسام میں سے **مستقیمات الاجنحه، مُغَمَّدَة الاجنحه** اور **نصفیة الاجنحه** ہیں۔الجَنَاحِیَة (ز): خشک پھل جس کا خول لمبے باریک پر کی طرح پھیلا ہو۔اسی سے زرد پھولوں اور خاردار پتوں والے بڑے درخت کا پھل ہے۔

۳۔جَنَحَ۔جُنُوحًا اللیلُ: رات کا آجانا۔الجنح و الجُنح من اللیل: رات کا ایک حصہ۔الجُناح: چیز کا ایک حصہ۔الجَنَاح جمع اَجْنُح و اَجْنِحَة: چیز کا ایک حصہ۔

۴۔جَنَّحَ الرجلَ: کی طرف گناہ کی نسبت کرنا۔الجُناح: گناہ۔اسی سے ہے لا جناحَ علیكَ: تمہارا کوئی گناہ نہیں۔

○ جَنَحَ۔جُنُوحًا الی/الی: کی طرف مائل ہونا، کی طرف میلان ہونا، کی طرف رغبت ہونا، جھکنا۔۔۔ الی: کا سہارا لینا، کا رخ کرنا، سے جا ملنا، کو ملانا، سے تعلق رکھنا۔۔۔ علی/الی: کشتی کا ساحل پر چڑھ جانا۔۔۔ عن: سے جدا ہونا، سے ہٹنا، منحرف ہونا، تجاوز کرنا، انحراف کرنا۔جَنَّحَ ہ: کو پر مہیا کرنا، کو پر یا بازو دینا۔اَجْنَحَ الی/لِ: کی طرف مائل ہونا، کی طرف میلان ہونا، رغبت ہونا، جھکنا، کا سہارا لینا، کا رخ کرنا، کی طرف توجہ کرنا۔۔۔ کشتی کا ساحل پر چڑھ جانا۔جِنح: جانب۔جُنح و جِنح: تاریکی، دھندلکا۔فی جنح اللیل: رات کی تاریکی میں، رات کے پردے میں۔بین جُنْحَی الکَرَی: رات کو جب ہر شخص سویا ہوا ہو۔جُنْحه جمع جُنَح: چھوٹا جرم (سنگین جرم، جنایہ سے کم اور خلاف ورزی سے بڑھ کر)۔جَنَاح جمع اَجْنِحَة و اَجْنُح: (پرندہ، ہوائی جہاز، عمارت، فوج کا) کا بازو، جانب، پہلو، رخ، طرف۔انا فی جناحه: میں اس کی حفاظت میں ہوں۔علی جناح الاثیر: ایتھر کی لہروں پر، لاسلکی کے ذریعے۔علی جناح السُرعة: پروں کی عجلت سے۔جُناح: چھوٹی غلطی، گناہ۔لاجناحَ علیه ان: اگر وہ۔۔۔۔تو اسے کوئی نقصان نہ پہنچے گا، اسکے خلاف میری رائے قائم نہیں کی جائے گی، وہ مجرم نہیں گردانا جائے گا۔اَجْنَح اِلی: کی طرف زیادہ مائل، راغب جَنُوح اِلی: کی طرف مائل، میلان رکھنے والا۔جُنُوح: میلان، رجحان، رغبت، الی (کی طرف)۔جَانِح پہلو، جانب، رخ، طرف، بازو، (فوج وغیرہ کا)

جَانِحة جمع جَوَانِح: پسلی (جمع جوانح)، دل، روح، سینہ۔بین جَوَانِحِی: میرے سینہ میں، دل میں۔طَفَرَتْ جَوَانِحُها: وہ خوشی سے جوش میں آگئی، وہ خوشی سے کانپنے لگی۔مُجَنَّح: پردار، پر۔۔۔

جند: اَجْنَدَ الجُنُودَ: فوج جمع کرنا۔کہا جاتا ہے: جُنُودٌ مُجَنَّدَة: جمع شدہ لشکر۔جیسے کہا جاتا ہے اُلُوفٌ مُؤَلَّفَةٌ: (ہزاروں ہی ہزاروں)۔تَجَنَّدَ: فوجی سپاہی ہونا، لشکر مہیا کرنا۔۔۔ للامر: کسی کام کے لئے فارغ ہونا۔الجُند جمع اَجناد و جُنُود: واحد جُنْدِیّ: لشکر، فوج۔التجنید: لشکر یا فوج بھرتی کرنا یا جمع کرنا۔التجنید الاِجبارِیّ: جبری فوجی بھرتی۔

۲۔الجُند جمع اَجْناد: شہر۔اَجْنادُ الشام: دمشق۔حِمْص و قِنَّسْرِین: اردن، فلسطین۔الجَنَد: تحت زمین، مٹی سے مشابہ پتھر۔

۳۔جَنْدَرَ الکتابَ: کتاب کے مٹے ہوئے حصہ۔قلم پھیر کر حروف کو ابھارنا۔الجُنْدار جمع جَنَادِرة: ۔۔۔ فوج، باڈی گارڈ (فارسی لفظ)۔

۴۔الجُنْدُب و الجُندَب جمع جَنَادِب (ح): ایک قسم ٹڈی جسے عام لوگ قبُّوط کہتے ہیں۔

۵۔جَنْدَلَ ہ: کو پچھاڑنا۔الجَنْدَل واحد جَنْدَلَة جمع جَنَادِل: بڑی چٹان۔

○ جَنَّدَہ: کو فوج میں بھرتی کرنا، جبری بھرتی کرنا، جبری بھرتی کے حکم کے تحت بلانا، کو فوج کے خاص دستہ کے لئے چننا۔۔۔ ہ علی: (فوج) کو کے خلاف حرکت میں لانا۔تَجَنَّدَ: فوج کے خاص دستہ کے لئے چنا جانا، جبری بھرتی کیا جانا، فوجی خدمت کے لئے بلایا جانا۔جُنْد (مذکر و مؤنث) جمع جُنُود و اَجْناد: فوج کے سپاہی، فوج۔جُنْدُ الخَلاص: مُکتی فوج۔جُنْدِیّ جمع جُنُود: فوجی سپاہی، سپاہی کے درجے کا فوجی۔جُنْدِیٌّ اَوَّل: درجہ اول کا فوجی سپاہی۔جندی مُسْتَجَدّ: رنگروٹ۔الجندی المَجْهُول: گمنام سپاہی۔جُنْدِیَة: فوجی معاملات، فوجی امور، فوج، لشکر، فوجی خدمت، فوجی ملازمت۔تَجْنِید: فوجی بھرتی، فوج میں جبری بھرتی، نئی بھرتی، فوجی دستہ، جنگ کے لئے فوج کی تیاری۔التجنید الاجباری: جبری فوجی بھرتی۔جبری بھرتی کا قانون، جبری فوجی خدمت۔تَجَنُّد: فوجی خدمت۔مُجَنَّد: رنگروٹ، نیا فوجی سپاہی۔

○ جِنْدارِیّ: علم بردار، نشان بردار، سالار، قائد، کارنٹ۔

○ جُنْدُب جمع جَنادِب: جھینگر۔

○ جَنْدَرَ ہ: میلے کپڑے مشین میں نچوڑنا اور دھلے ہوئے کپڑوں پر استری کرنا۔ جَنْدَرَة: میلے کپڑوں کو مشین میں نچوڑنا اور دھلے ہوئے کپڑے استری کرنا، شکنجہ، گھماؤ مشین۔

○ جَنْدَرْمَة: مسلح پولیس۔ جَنْدَرْمی: (فرانسیسی فوج کا) مسلح سپاہی۔

○ جُنْدُلَی: کستورا مچھلیاں۔

○ جَنْدَلَ ہ: کو زمین پر پٹکنا، گرانا، پچھاڑنا۔ جَنْدَل جمع جَنادِل: پتھر جمع جَنادِل: آبشار۔

○ جُنْدُول جمع جَنادِیل: گنڈولی (ایک قسم کی کشتی چپٹے پیندے کی)۔

○ جِنْرال و جُنْرال: جرنیل، سپہ سالار، قائد۔

جنز: ۱۔ جَنَزَ۔ جَنْزًا و جَنَّزَ ہ: کو چھپانا، جمع کرنا۔

۲۔ جُنِزَ: مرکر تابوت میں رکھا جانا۔ جَنَّزَ المَیِّتَ: میت کو تابوت میں رکھنا۔ — الکاھنُ المیتَ: پادری کا میت کی نماز جنازہ پڑھنا، کے لئے دعائے خیر کرنا۔

الجَنّاز عند المسیحیین: میت کے لئے دعائے خیر۔

الجَنازة و الجِنازة جمع جَنائِز: میت کا تابوت، میت کے جنازہ میں شریک ہونے والے لوگ، میت۔ مجلس ماتم، میت کی موت سے اسکی تدفین تک)۔

الجَنائِزِیّ: مردوں کے آگے آگے پڑھنے والا۔

۳۔ الجِنْزار و الجِنْزِیر: تانبے کا زنگار (فارسی لفظ)۔ الجِنْزِیر: زنجیر (فارسی لفظ)۔

○ جَنَّزَ ہ: مرحوم کے لئے نماز جنازہ پڑھنا، کی تجہیز و تکفین کرنا۔ جِنازة و جَنازة جمع جنازات و جنائِز: دعائے مغفرت، مرحومین کو سکون دینے کی دعا، نوحہ، تجہیز و تکفین کی رسوم، ماتمی جلوس، جنازہ۔

○ جَنْزَبِیل: زنجبیل، ادرک، سونٹھ۔

○ جَنْزَرَ (بمعنی زَنْجَرَ): تانبے کے زنگار سے ڈھکنا یا ڈھک جانا، زنگار آلود ہونا۔ جنزار بمعنی زنجار: تانبے کا زنگار، کساؤ۔

○ جَنْزِیر (زنجیر) جمع جنازِیر: زنجیر، (ٹینک کے پہیے وغیرہ کی) لیک یا نشان، سادہ پیمائش linear measure۔ طارة جنزیر: نشان والا گراری کا دندانہ، گراری دار پہیہ۔ مُجَنْزَر: نشان ڈالنے والا (پہیہ، گاڑی)۔

جنس: ۱۔ جَنَسَ۔ جَنْسًا التمرُ: سب کھجوروں کا پک جانا۔ جَنَّسَ ہ بہ: کو اس جیسا بنانا — ہ بجِنْسِیَّة بلد من البُلدان: کو کسی ملک کی جنسیت دینا۔

جانَسَ جِناسًا و مُجانَسَةً ہ: کا مشابہ ہونا، ہم جنس ہونا۔ اسی سے ہے: فلانٌ یجانس البھائم: فلاں شخص چوپاؤں کے مشابہ ہے یعنی ان کی طرح عقل و تمیز نہیں رکھتا۔ تَجانَسا: باہم، ہم جنس ہونا۔ اسی سے ہے: مع التجانس التّآنسُ: ہم جنس ہونے سے ہی انسیت پیدا ہوتی ہے۔ الجِنس جمع أجناس: مختلف انواع پر صادق آنے والی ماہیت جیسے الانسان اور گھوڑے میں حیوانیت کی جنس۔ چیز کی ہر قسم چنانچہ مثلاً الابل چوپاؤں کی جنس ہے۔ الجنیس: اپنی جنس میں اصل، اپنی قوم میں شریف۔ الجِناس فی البدیع: علم بدیع کی اصطلاح میں: دو لفظوں کا کلی طور پر یا جزوی طور پر مشابہ ہونا۔ جیسے دیکھنے والی آنکھ اور پانی کے چشمہ میں (یہ دونوں معنی لفظ عین کے ہیں) اور ساہ و ساھر میں (ساہ کا معنی غافل اور ساھر کا معنی ہوشیار ہے) ساہ اور ساھر جزوی طور پر مشابہ ہیں۔

الجِنْسِیَّة: جنس کی حالت یا ماہیت جیسے الجنسیة اللُّبنانیه: لبنانی جنسیت۔

۲۔ جَنِسَ۔ جَنَسًا الماءُ و نحوہ: پانی کا جم جانا۔ الجَنَس: جما ہوا پانی۔

○ جَنَّسَ ہ: کو ہم شکل بنانا، مشابہ بنانا، ملتا جلتا بنانا، مطابق اور مانند بنانا — ہ: کو اپنے میں سمو لینا، کو اپنی قومیت دینا — ہ: کو درجہ وار کرنا، کی قسم بندی کرنا، کی درجہ بندی کرنا، جنسوں میں تقسیم کرنا، جنس وار تیار کرنا۔

جانَسَ ہ/ ہ: کا قریبی ہونا، سے ملتا جلتا ہونا، سے تعلق رکھنا، کے مشابہ ہونا، کی قسم یا ساخت کا ہونا، کے مانند ہونا، سے مشابہت رکھنا، کا ہم شکل ہونا۔ تَجَنَّسَ ب: کی شہریت حاصل کرنا، کے حقوق شہریت یا قومیت دیا جانا۔ تَجانَسَ: باہم سگا، رشتہ دار، قرابت دار یا ناطے دار ہونا، متعلق ہونا، ایک جیسی قسم یا ساخت کا ہونا۔ متجانس یا باہم قسم ہونا۔ جنس جمع أجناس: قسم، جنس، نوع، نسل، جنس (نقد کا الٹ) مختلف چیزوں کا مجموعہ، درجہ، طبقہ، زمرہ، صنف، جنس (مرد و عورت کی)، جنس (تذکیر و تانیث)، قوم۔ اسم الجنس: اسم جمع۔ الجنس البشری: نوع انسانی۔ ابناؤ جنسنا: ہمارا ہم قبیلہ۔ ھو مصری الجنس: وہ مصری قومیت کا ہے۔ الجنس اللطیف: صنف نازک۔ الجنس الخشن: صنف کرخت، جنس ذکور، مرد۔ جِنْسِیّ: عام، کلی، جنسی، صنفی، نسلی۔ لاجِنْسِیّ: لاجنس، نر و مادہ کے فرق کے بغیر، جنس یا جنسی عضو کے بغیر، جنسی تعلقات کے بغیر۔ جِنْسِیَّة جمع جِنْسِیّات: قومیت، شہریت، تَجْنِیس: قوم میں داخل کرنا، قومیت عطا کرنا، رعایت لفظی۔ جِناس: رعایت لفظی، ہم آوازی، ہم آہنگی، قافیہ بندی، یکسانی، مشابہت۔ مُجانَسة: رشتہ داری، خونی رشتہ، برداری، قرابت، روحانی رشتہ، لگاؤ، تعلق نسبت، چاہ، میلان، اُنس، کشش، مماثلت، مشابہت، یکسانیت۔ تَجَنُّس: شہریت کا حصول، قومیت کے حقوق دینا، اپنانا۔ تَجانُس: ہم رنگی، ہم نوعی، ہم جنسی، مشابہت، مماثلت، یکسانیت۔ مُجانِس: مانند، مشابہ، ملتا جلتا، ہم شکل، مطابق، سا، ویسا ہی، مماثل، متعلق، ہم جنس، ایک ذات کا، ہم قسم، یکساں۔ مُتَجَنِّس: حقوق شہریت، عطا کردہ، حقوق قومیت دیا ہوا۔ مُتجانِس: سگا، رشتہ دار، قرابت دار، ناطے دار، ملتا جلتا، یکساں، مشابہ، ہم شکل، ہم قسم و ہم ساخت و ہم طبیعت، ہم جنس۔

جنش: جَنَش۔ جَنْشًا الیہ: تک ایک دم پہنچنا، کے پاس آنا۔ — منہ: سے گھبرانا۔ — جَنَشًا المکانُ: جگہ کا خشک ہونا، قحط زدہ ہونا۔

جنص: جَنَّصَ: خوف سے بھاگ جانا۔ — بَصَرَہ: گھورنا، تیز نظر ڈالنا۔ — الطریقُ بالناس: لوگوں کی وجہ سے راستہ کا تنگ ہو جانا۔

جنط: الجنطیان (ن) و جنطیانا: پہاڑی علاقوں میں اگنے والا نیلے پھولوں والا پودا۔

جنف: جَنَفَ۔ جُنُوفًا و جَنِفَ۔ جَنَفًا عن الطریق: راستہ سے الگ ہونا، ہٹ جانا۔ و اَجْنَفَ فی وصیتہ: اپنی وصیت میں ظلم کرنا۔ صفت: جَنِفٌ و اَجْنَف۔ جانَفَ جِنافًا اھلَہ: غصہ میں آکر اپنے اہل و عیال سے قطع تعلق کر لینا۔ تَجانَفَ عن الطریق: راستہ سے ہٹ جانا — لِلإثم: گناہ کی طرف مائل ہونا۔ الجَنَف: ظلم، عدل و حق سے تجاوز۔ المُجْنَف: فطرةً حق سے پھرا ہوا۔ الاَجْنَف مونث جَنْفاء جمع جُنْف: کبڑا، کوزہ پشت۔ التَّجانُف (ف ح): تصویر وغیرہ کے اجزاء کا ایک دوسرے سے بالترتیب ملا نہ رہنا۔ (اسی کا الٹ التراصف ہے)۔

○ تَجانَفَ من: سے ہٹنا، تجاوز کرنا۔ — إلی یال: کی طرف مائل ہونا، جھکنا۔

○ جنیف: جنیوا (ایک شہر کا نام)۔

○ جُنْفاص و جُنْفِیص: ٹاٹ، بوریا۔

جنق: جَنَقَ۔ جَنْقًا و جَنَّقَ الحجرَ: پتھر کو گوپھن (منجنیق) سے پھینکنا۔ المَنْجَنِیق جمع مَجانِق و مَجانِیق و منجنیقات (ا ع): گوپھن، فلاخن، ایک مشین جس کے ذریعے لڑائی میں پتھر پھینکے جاتے ہیں، (یونانی لفظ)۔

جنك: الجُنْك جمع جُنُوك (مو): ایک قسم کا باجا (فارسی لفظ)۔

○ جُنك جمع جُنُوك: چنگ، بین، سارنگی، بربط۔

○ جنُوا: شمال مغربی اٹلی کی بحری بندرگاہ۔

جنی: ا۔جَنَی ۔جِنایَةً: گناہ کرنا۔ صفت جَان جمع جُنَاة و اَجْنَاء و جُنَّاء مونث جَانِیَه جمع جَوَانٍ و جانیات۔ الذنبَ علیه: کے خلاف جارحانہ عمل کرنا۔ جَانَی مجاناةً و تَجَنَّی علیه: کو نا کردہ گناہ سے متہم کرنا۔ الجِنْيَّة: گناہ، جرم، قصور۔

۲۔جنَی ۔جَنْيًا و جَنِيَ الثمرَ: درخت سے پھل چننا۔ کہا جاتا ہے جَنَی الثمرة له و جَنَاه اِیَّاها: اس نے پھل کو درخت سے اس کے لئے توڑا ۔۔۔ جَنْيًا الذهبَ: سونے کو اس کی کان سے نکالنا۔ اَجْنَی الشجرُ: درخت کا پکے ہوئے پھل لانا ۔۔۔ ت الارضُ: زمین کا زیادہ پھل والی ہونا، زرخیز ہونا۔ تَجَنَّی الثمرَ: پھل چننا، توڑنا۔ اِجْتَنَی ماءَ المطرِ: گھاٹ پر آکر پانی پینا ۔۔۔ الثمرَ: پھل چننا، توڑنا۔ الجَنَی جمع اَجناء و اَجْنٍ: چنا ہوا یا توڑا ہوا پھل، شہد، کان سے نکالا ہوا سونا۔ جنی الارض: گھاس، کھمبیاں جن کی جڑیں کھانے میں ملائی جاتی ہیں۔ ثَمَرٌ جَنِيٌّ: تازہ اور اس وقت توڑا ہوا پھل۔ المَجْنَی: (مصدر میم) جمع مَجَانٍ: وہ جگہ جہاں سے پھل چنا جائے، جس سے پھل توڑا جائے جیسے درخت وغیرہ۔ الجُنَاة: ہر چنی ہوئی چیز۔

۳۔الجَنِیَّة: ریشم کا کپڑا۔

○ جَنَی ۔جَنْيًا ہ: کوئی چیز چننا، جمع کرنا، اکٹھا کرنا، کھیت کاٹنا، پیداوار جمع کرنا یا ذخیرہ کرنا، فصل کاٹنا، غلہ جمع کرنا، کئے کا پھل پانا، کو جیب یا تھیلی میں ڈالنا، سے ڈھیروں کمانا ۔۔۔ ہ من: سے نفع اٹھانا ۔۔۔ ہ: (نفع فائدہ) حاصل کرنا، (برا نقصان، سزا) مول لینا، اٹھانا، کا باعث بننا۔ جنایةً علی: پر انتہائی ظلم کرنا، کے دل کو ٹھیس پہنچانا، کے خلاف ارتکاب جرم یا گناہ کرنا ۔۔۔ ہ علی: کو (تکلیف) پہنچانا ۔۔۔ علی: کو نقصان پہنچانا۔ تَجَنَّی علی: پر جرم کا الزام لگانا، کو ملزم قرار دینا، کو جرم سے متہم کرنا، پر الزام دھرنا، کو الزام دینا، قصوروار ٹھہرانا ۔۔۔ کمینگی کرنا۔ اِجْتَنَی ہ: کو جمع کرنا، اکٹھا کرنا، فصل کاٹنا۔ جَنْي: فصل، فصل کی کٹائی۔ جَنًی: پھل (جمع) جِنایة جمع جِنایات: جرم کا ارتکاب، سنگین جرم، مستوجب قتل جرم۔ محکمة الجنایات: عدالت فوجداری۔ جِنائي: مجرمانہ۔ محکمة جنائیة: عدالت فوجداری۔

القانون الجنائی: تعزیری قانون۔ مَجْنًی جمع مَجَانٍ: چنی ہوئی یا کاٹی ہوئی چیز، فصل، نفع یا فائدہ کا سرچشمہ۔ تَجَنَّ علی: پر اتہام، الزام، کو ملزم قرار دینا، عمل کا اوسط طریقہ، بے ایمانی کا لین دین۔ جَانٍ جمع جُنَاة: مجرم، گنہگار، قصوروار۔ مَجْنِي علیه: جس کو نقصان پہنچایا گیا، زخمی، ستم زدہ شاکی فریق، جرم کا شکار۔

○ جنیف: جنیوا (ایک فرانسیسی شہر کا نام)

○ جنَیه، و جُنَیه جمع جنیهات: پاؤنڈ، پونڈ۔ جنیه انجلیزی (استرلینی): انگریزی پونڈ، برطانوی پونڈ۔ جنیه مصری: مصری پونڈ (اس کا مخفف ج م ہے)۔

جهة: دیکھو وجہ۔

جهب: ا۔الجهبذ جمع جَهَابِذَة: نقاد، کھرے کھوٹے میں فرق وغیرہ کرنے والا (فارسی لفظ)۔

۲۔الجَهْبَر (ح): شیرنی۔

○ جَهْبَذ جمع جَهَابِذَة: خداداد تنقیدی ذہن والا، بڑا عالم، منور، تابان، نامی گرامی، تیز طبع، ذہین، تیز فہم، ہوشیار، سیانا، عاقل۔

جهج: ا۔جَهْجَهَ بالسبع: درندہ کو روکنے کے لئے للکارنا۔ تَجَهْجَهَ عنه: سے باز رہنا، رک جانا۔ المُجَهْجَه: شیر۔

۲۔جَهْجَهَ الضوءُ: صبح کا روشن ہونا، (سریانی زبان کا عوام میں مستعمل لفظ)۔

جهد: جَهَدَ ۔جَهْدًا فی الأمرِ: کسی کام میں بہت کوشش کرنا ۔۔۔ ہ المرضُ: بیماری کا کسی کو لاغر و دبلا کر دینا۔ جَهَدَ و أجْهَدَ الدابةَ: جانور پر اس کی طاقت سے زیادہ بوجھ ڈالنا۔ جُهِدَ: پوری کوشش کرنا، غمگین ہونا، لاغر ہونا۔ جُهِدَ ۔جَهْدًا عیشُهُ: کی زندگی کا مکدر ہونا، گزران مشکل ہونا۔ اَجْهَدَ علینا العدوُّ: دشمن کا ہم سے دشمنی میں پوری کوشش کرنا۔ اَجْهَدَ فی الامر: کسی معاملہ میں احتیاط کرنا ۔۔۔ الأمرُ لِزَیدٍ: زید کے لئے کام ممکن ہونا۔ جَاهَدَ مُجَاهَدَةً و جِهَادًا: پوری طاقت صرف کرنا۔ کہا جاتا ہے جَاهِدُوا فی سبیل الله حقَّ جهاده: اللہ کے راستہ میں کوشش کا حق ادا کرو۔ العدوَّ: دین کی حفاظت کے لئے دشمن سے جنگ کرنا، اصل میں معنی یہ ہے کہ (ان میں سے) ہر ایک کا اپنے دشمن کو پسپائی پر مجبور کرنے میں پوری کوشش کرنا ہے۔ تَجَاهَدَ و اِجْتَهَدَ فی الأمرِ: کسی امر میں کوشش کرتے ہوئے پوری طاقت خرچ کر دینا۔ اِسْتَجْهَدَ فی الأمرِ: کسی امر پر غور کرنا اور چوکس ہو جانا۔ الجُهْد و الجَهد و المَجْهُود: طاقت، استطاعت (کہا جاتا ہے بَذَل جهده و مَجْهُودَهُ: اس نے اپنی پوری طاقت صرف کر دی)، مشقت۔ کہا جاتا ہے اقسموا بالله جَهْدَ ایمانِهم: انہوں نے اللہ تعالیٰ کی قسم میں حتی المقدور کوشش کی۔ الجَهْدان: وہ شخص جس کو مشقت پہنچی ہو۔ الجهاد (مص): دین کی حفاظت کی خاطر جنگ۔ الجَاهِد (فا): بے خوابی والا۔ کہا جاتا ہے: جَهْدٌ جَاهِدٌ: بڑی جد و جہد۔ لیلٌ لائلٌ: تاریک رات۔ شِعرٌ شاعرٌ: وجدانی شعر، عمدہ شعر۔ الجُهَادَی: انتہاء، آخری حد۔ کہا جاتا ہے جُهَادَاكَ ان تفعل كذا: تم زیادہ سے زیادہ ایسا کر سکتے ہو، ابتدا ہونے کی وجہ سے مرفوع ہے اور اس کے بعد مصدر سے مُؤَوَّل جملہ اس کی خبر ہے۔ الجُهَیْدَی: جد و جہد، کوشش، پوری کوشش۔ کہا جاتا ہے لأبلغَنَّ جُهَیْدَایَ فی الأمر: میں اس معاملہ میں اپنی کوشش کو انتہا تک پہنچا دوں گا۔

۲۔جَهَدَ ۔جَهْدًا و أَجْهَدَ الطعامَ: کھانے کی خواہش کرنا۔ الجَهِید: عمدہ چراگاہ۔ مرعی جهید: عمدہ چراگاہ۔

۳۔جَهَدَ ۔جَهْدًا بالرجل: کا امتحان لینا۔

۴۔جَهَدَ ۔جَهْدًا اللبنَ: دودھ کا تمام مکھن نکال لینا۔ اَجْهَدَ المالَ: مال بکھیرنا، فنا کر دینا۔

۵۔أَجْهَدَ الحقُّ: حق کا ظاہر ہونا ۔۔۔ فیه الشیبُ: میں بڑھاپا اچھی طرح ظاہر ہو جانا۔

۶۔الجَهَاد جمع جُهُد: سخت زمین، بے برگ و گیاہ زمین۔

○ جَهَدَ ۔جَهْدًا: کوشش کرنا، سخت کوشش کرنا، جد و جہد کرنا، محنت کرنا، مشقت کرنا، جان مارنا، بڑی محنت اور کوشش سے (کوئی کام) کرنا، خاص کوشش کرنا ۔۔۔ ہ: پر بہت زیادہ کام ڈالنا، پر بہت زیادہ ٹیکس لگانا، کو تھکا دینا۔ جَاهَدَ فی سبیل الشیء: کے لئے کوشش کرنا، سخت کوشش کرنا، لڑنا ۔۔۔ کافروں کے خلاف لڑنا۔ اَجْهَدَ ہ: کی کوشش کرنا، کی سخت کوشش کرنا ۔۔۔ ہ: کو تھکا دینا، تکلیف دینا، زحمت دینا۔ اَجْهَدَ نفسَه فی: میں انتہائی کوشش کرنا، کے لئے اپنے اختیارات سے بڑھ کر مدد کرنا۔ اَجْهَدَ فکرَه فی: صرف ذہن کرنا، اپنی ساری توجہ اور طاقت کے حصول پر لگا دینا، تندہی سے کوئی کام کرنا۔ اجتهد فی: کو کرنے کے لئے خاص کوشش کرنا، سخت مشقت کرنا، کسی قانونی یا دینی مسئلہ میں آزاد رائے وضع کرنا۔ جَهْد جمع جُهُود:

حد سے زیادہ بوجھ، مشقت، سعی، جدوجہد، تندہی، سرگرمی، کوشش۔ فی: کے لئے بڑی محنت اور کوشش، تکلیف بے آرامی، زحمت، وولٹیج voltage۔ جَهَدَ جُهْدَہ اور عمل (حَاوَلَ) جَهدَہ: مقدور بھر کوشش کرنا، ہر سمجھ میں آنے والی کوشش کر ڈالنا۔ جَهدٍ جَهِيدٍ: بڑی مشکل سے، محنت طلب کوششوں سے۔ بَعْدَ جَهْدٍ جَهِيدٍ: بڑی مصیبت اور تکلیف کے بعد۔ جهدٌ عالٍ: حد درجہ کا تناؤ۔ جُهْد: حد سے زیادہ بوجھ، مشقت۔ جُهْدَ: کی حد تک۔ جُهْدَ الطاقة: جہاں تک ممکن ہے، جس قدر ممکن (ہے)۔ جُهْدَ طاقتِهِ: جتنا وہ کرسکتا ہے، اس کی قابلیتوں کی حد تک۔ جُهْدَ إمكانه: جتنا وہ کرسکتا ہے، اس کی قابلیتوں کی حد تک۔ جُهْدَمَا: جس قدر، کی حدود تک۔ جُهْدِي: جہاں تک میرا بس چلے جہاں تک میں کرسکتا ہوں۔ جِهاد: لڑائی، جنگ، جہاد، کفار کے خلاف جنگ، ایک مذہبی فریضہ کے طور پر۔ جِهادی: جنگی، فوجی۔ مُجَاهَدة: لڑائی، جنگ۔ اِجهاد: مشقت، سعی، جدوجہد، تندہی، سرگرمی، ناقابل برداشت محنت لینا، بہت زیادہ محصول لگانا، غیر معمولی زور ڈالنا۔ اِجتِهاد: کوشش، مشقت، سعی، جدوجہد، تندہی، سرگرمی، تکلیف، مصروفیت، مشغولیت، کارکردگی، کسی قانونی یا دینی مسئلہ میں آزاد فیصلہ، جو چار اصولوں کی توضیح اور استعمال کی بنیاد پر کیا گیا ہو۔ مَجْهُود جمع مَجهُودات: کوشش، سعی، جدوجہد، دوڑ دھوپ، محنت، مشقت، تندہی، سرگرمی، تکلیف کام، تناؤ، کھچاؤ، کشاکش، برقی قوت کی مقدار، وولٹیج (voltage)۔ بَذَلَ مَجْهُوداتِه: ہر کوشش کرنا، انتہائی کوشش کرنا۔ مُجَاهِد جمع مُجاهِدُون: لڑنے والا، آزادی کی جدوجہد کرنے والا، جنگجو، نبرد آزما، سارجنٹ sargent۔ مُجتَهِد: سرگرم، سخت محنتی، جفاکش، سخت گیر، صبر آزما، تکلیف دہ، تھکا دینے والا۔ مَجْهَد: تھکا ہوا، بہت زیادہ کام کی وجہ سے تھکا ہوا۔ مُجْتَهِد: محنتی، مستعد، جمع مُجتَهِدُون: مجتہد، ماہر قانون جو قانونی اور دینی معاملات میں آزادانہ فیصلہ کرتا ہو اور یہ فیصلے چار اصولوں کی توضیح اور استعمال پر مبنی ہوں۔ اس کی ضد مُقلِّد ہے۔

جهر: ۱۔ جَهَرَ ـ جَهْراً و جِهَاراً الامرُ: معلوم ہونا، پھیلنا۔ الشیءَ: کو کھولنا، کا اندازہ کرنا۔ جَهْراً و جِهاراً و جَهْرةً الامرَ و بالأمرِ: کا اعلان کرنا۔ جَاهَرَ مُجَاهَرةً و جِهاراً بالشیءِ: سے کو کھلم کھلا ظاہر کرنا۔ أَجْهَرَ الامرَ و به: کا اعلان کرنا۔ تَجَاهَرَ بالأمرِ: کو کھلے طور سے ظاہر کرنا۔ الجَهْر (مص): آپ کہتے ہیں: كَلَّمتُه جَهْراً و بالجَهْرِ: میں نے اس سے کھلے اور صاف الفاظ میں بات کی۔ الجَهِير: کہا جاتا ہے هو عفيفُ السريرة والجهيرة: وہ ظاہر اور باطن کا پاکدامن ہے۔

۲۔ جَهَرَ ـ جَهْراً و جِهَاراً بالقول: بات کو بلند آواز سے کہنا، اونچی آواز سے بات کرنا۔ الصوتَ: آواز بلند کرنا۔ جَهُرَ ـ جَهَارةً الصوتُ: آواز کا بلند ہونا۔ صفت جَهِير و جَهِر۔ جَاهَرَ مُجَاهَرةً و جِهَاراً بالقراءة: بلند آواز سے پڑھنا۔ أَجْهَرَ بالقراءة: بلند آواز سے پڑھنا۔ جَهُورُ الصوتِ جمع جُهُر: بلند اور قوی آواز والا۔ جَهِير: بلند۔ کہا جاتا ہے: كلام جهير: بلند آواز میں گفتگو۔ امرأة جَهِيرة: بلند آواز والی عورت۔ الجَهْوَرِيّ: بلند۔ کہا جاتا ہے صوتٌ جَهْوَرِيٌّ: بلند آواز۔ رجل جَهْوَرِيٌّ: بلند آواز والا مرد۔ المِجْهَر و المِجهَار: اونچی آواز سے باتیں کرنے کا عادی۔

۳۔ جَهَرَ ـ جَهْراً و جِهَاراً ہ: کو دیکھنا۔ الرجلَ: کو بے پردہ دیکھنا، آنکھوں میں بڑا معلوم ہونا، کی تعظیم کرنا۔ و اجْتَهَرَ القومَ: لوگوں کو دیکھ کر زیادہ خیال کرنا۔ جَهُرَ ـ جَهَارةً الرجلُ: دیکھنے والے کی نظر میں ذی شان اور ذی عظمت ہونا۔ جَهِرَ ـ جَهْراً ت العينُ: سورج سے آنکھوں کا خیرہ ہونا اور چندھیا جانا۔ أَجْهَر: جس کی آنکھ چندھیا گئی ہو۔ مونث جَهْراء جمع جُهْر (مذکر و مونث دونوں کی)۔ اِجْتَهَرَ الرجلَ: کو کھلم کھلا دیکھنا۔ ہ: کو بڑا سمجھنا۔ الجَهْر و الجِهَار: اعلانیہ۔ آپ کہتے ہیں لقيتُه جَهْراً او جِهَاراً: میں اس سے علی الاعلان ملا یا اعلانیہ طور پر ملا۔ المُجْهِر او المِجْهَار: خوردبین۔ المِجْهَر الكَهْرَبائي: برقی خوردبین، جو چیز کو لاکھ سے دو لاکھ گنا بڑا کر کے دکھاتی ہے۔

۴۔ جَهَرَ ـ جَهْراً و جِهَاراً الشيءَ: کا حسن اور شکل اچھا لگنا۔ أَجْهَرَ الرجلُ: خوبرو بچوں کا باپ ہونا۔ اِجْتَهَرَ الشيءُ فلاناً: چیز کا کسی کو اپنی ہیئت اور جمال سے حیرت میں ڈال دینا۔ الجُهْر: ہیئت حسن نظر۔ الجَهَارة و الجُهُورة: قدوقامت اور منظر کا حسن۔ الأَجْهَر: خوبصورت ہیئت والا۔ الجَهِير: خوبصورت۔

۵۔ جَهَرَ ـ جَهْراً و جِهَاراً السقاءَ: مشکیزہ میں دودھ بلو کر مکھن نکالنا۔ الجَهِير من اللبن: دودھ جس میں پانی کی آمیزش نہ ہو۔

۶۔ جَهَرَ ـ جَهْراً و جِهَاراً الارضَ: اجنبی ملک یا زمین میں چلنا۔ جَاهَرَ مُجَاهَرةً و جِهَاراً القومَ بالأمر: کو کسی بات میں شکست دینے کی کوشش کرنا۔

۷۔ أَجْهَرَ الرجلُ: بھینگے بیٹے کا باپ ہونا۔

۸۔ اِجْتَهَرَ البئرَ: کنویں کو صاف کرنا۔

۹۔ الجَهْر: چوڑا ٹیلہ، زمانہ کا ایک حصہ۔ الجَهِير: بھلائی اور نیکی کے لائق۔

جَهَرَ ـ جَهْراً و جِهاراً: معلوم ہونا، پتہ چلنا، ظاہر ہونا، دکھائی دینا، نظر آنا۔ ہ/ب: کا اعلان کرنا۔ ب: کو علی الاعلان کہنا، کا باضابطہ اعلان کرنا۔ ہ: آواز بلند کرنا۔ جَهُرَ ـ جَهَارةً: (آواز کا) بلند ہونا، صاف سنا جاسکنا۔ جَاهَرَ ب: کو کھلم کھلا کہنا، بیان کرنا، صاف صاف ظاہر کرنا، کا اظہار کرنا، کہنا، زبان سے نکالنا۔ جَهْر و جِهَار: اعلان عام، شہرت، تشہیر، کھلم کھلا، علی الاعلان اظہار۔ جَهْراً و جِهَاراً: کھلم کھلا، علی الاعلان، اعلانیہ طور پر۔ جَهْرةً: کھلم کھلا، علی الاعلان، اعلانیہ طور پر، کشادہ دلی سے، صاف دلی سے، کھلے بندوں، صاف گوئی سے۔ جَهْرِيّ: بدنام، رسوا، مشہور، عام۔ جَهِير: اونچی، بلند، (آواز، شور)۔ أَجْهَر: دن کا اندھا۔ أَجْهَر: زیادہ بلند، زیادہ مسموع۔ جَهْوَرِيّ: بلند (آواز)۔ مِجْهَر: بلند آواز (والا)۔ مِجْهَر جمع مَجَاهِر: خوردبین۔ مِجْهَرِيّ: دوربین کا، دوربینی۔ مِجهَار: بلند آواز (والا)، لاؤڈ اسپیکر۔ مُجَاهَرة: صاف گوئی، حق گوئی، صاف دلی، (کسی کی بات کا) بےلاگ پن، غیر جانبداری۔

جهز: ۱۔ جَهَزَ ـ جَهْزاً و أَجْهَزَ على الجريح: زخمی کو مار کر اس کا کام تمام کر دینا۔ الجَهِيز من الخيل: تیز رفتار گھوڑا۔ موتٌ جَهِيزٌ و مُجْهِزٌ: ناگہانی یا فوری موت۔

۲۔ جَهَّزَہ: کو تیار کرنا۔ العروسَ: دلہن کے جہیز کا سامان تیار کرنا۔ المیتَ: میت کے کفن دفن کا سامان کرنا۔ تَجَهَّزَ للسفر: سفر کے لوازمات لینا۔ و اِجهازٌ للأمر: کسی کام کے لئے تیار ہونا۔ الجِهاز: مختلف اوزاروں سے مرکب آلہ۔ الباعث و الجهاز المُرْسِل (ف): برقی اشارات بھیجنے کا آلہ۔ والجهاز جمع أَجْهِزة و أَجْهِزات للبيت او للمسافر او للعروس: گھر، مسافر یا دلہن کی ضرورت کا سامان۔ من جسم الانسان: جسم انسانی کے اعضاء جو کوئی خاص غرض کا کام کرتے ہیں جیسے اعضاء تنفس و ہضم۔ الجِهازة (اع): آتشیں اسلحہ کو حرکت دینے اور استعمال کرنے کو آسان کرنے کا وہ آلہ جو مختلف پرزوں پر مشتمل ہو۔

۴- جَهِيزَۃ: ایک عورت کا نام، ضرب المثل: قَطَعَتْ جَهِيزَۃُ قَولَ كُلِّ خَطِيبٍ: کی اصل یہ ہے کہ ایک مرتبہ چند مقررین نے دو قبیلوں کے درمیان خون کے معاملہ میں صلح کرانے کے لئے تقریروں کا سلسلہ چھیڑ رکھا تھا اور مقتول کے رشتہ داروں کو خون بہا پر آمادہ کرنے کی کوشش کر رہے تھے کہ اتنے میں جَهِيزَہ نے آ کر بتایا کہ مقتول کے ایک رشتہ دار نے قاتل کا کام تمام کر دیا۔ یہ سنتے ہی لوگوں کی زبان سے یہ جملہ نکلا جو اوپر درج ہے۔ جس کا معنی ہے کہ اب گفتگو کی گنجائش نہیں رہی کیونکہ قاتل کے قتل کے بعد خون بہا اور اس کی قصاص کا سوال ہی نہیں رہا۔ الجَهْزَاء: بلند زمین۔

○ جَهَزَ ـَ جَهْزًا على: زخمی کو ہلاک کر ڈالنا، (کسی پر) کاری ضرب لگانا۔ جَهَّزَ ہ: کو تیار کرنا، کا انتظام کرنا، کو مہیا کرنا، فراہم کرنا۔ ـ ہ ب و ـ ہ ب: کو کوئی چیز مہیا کرنا، کو سے لیس کرنا، کو ساز و سامان مہیا کرنا، کو سے تیار کرنا۔ اَجْهَزَ عَلى: زخمی کو ہلاک کر ڈالنا، (کسی پر) کاری ضرب لگانا، کو تباہ و برباد کر دینا، ختم کر دینا۔ تَجَهَّزَ: لیس ہونا، مہیا ہونا، فراہم ہونا، تیار ہونا۔ جَهَاز (اس کا تلفظ جِهاز بھی ہے) جمع جَهَازات و اَجْهِزَۃ: ساز و سامان، ساز و یراق، آلات، (کسی مقصد کا) لباس وغیرہ، گیئر gear، کسی خاص مقصد کے لئے مطلوب ساز و سامان، عروسی لباس، کل، آلہ، مشین، کا پرزہ، اوزار، ہتھیار، سامان، جو چیز لگائی جائے، نظام۔ جَهَازٌ لاسلكي: وائرلیس سیٹ، ریڈیو۔ جهاز رادیو: ریڈیو (وصول کرنے کا سیٹ)۔ جهازٌ مُستَقبِلٌ و جَهَازُ الاستقبال و جهازُ الالتقاط: ریسیور (receiver)، ریسیونگ سیٹ receiving set (ریڈیو)۔ جهاز مُذِيعٌ و جَهازُ الإرسال: ٹرانسمیٹر۔ جهاز تلفزيوني: ٹیلیوژن سیٹ۔ جهاز الحَفْر: تیل کے کنویں پر نصب ڈھانچہ جو سوراخ کرنے کی مشین کو پکڑے رکھتا ہے، زمین میں سوراخ کرنے کا ساز و سامان۔ جهاز دَوْرِيٌّ: گردشی نظام، خون کی گردش کا نظام۔ جهاز لتسجيل الا هتزازات الارضية یا جهاز قياس الهزات الارضية: زلزلہ پیما، زلزلہ نگار۔ جهاز سِرّيٌّ: خفیہ تنظیم، زیر زمین تنظیم۔ جهاز الاستماع: آواز کی جگہ ڈھونڈ نکالنے کا آلہ۔ الجهاز العصبي: عصبی نظام۔ جهاز الهضم: نظام ہضم۔ تجهيز: ساز و سامان، ساز و یراق تیاری، فراہمی جمع تجهيزات: ساز و سامان، گیئر gear۔ تجهيزي: ابتدائی، تیاری کا، کالج کے لئے تیار کرنے والا (سکول)۔ جَاهِز: تیار۔ سلے سلائے (کپڑے)، لیس، مہیا، فراہم شدہ۔ البسةٌ (ملبوساتٌ) جاهِزَۃٌ: سلے سلائے کپڑے۔ مُجَهَّز ب: سے لیس، سے مسلح، جسے کوئی چیز مہیا کی گئی ہو، فراہم کی گئی ہو۔

جهش: ۱- جَهَشَ ـَ جَهْشًا و جُهُوشًا و جَهَشَانًا اليه: کے پاس روتے ہوئے یا روہانسا ہو کر پناہ لینا جیسے بچہ اپنی ماں کے پاس جاتا ہے۔ جَهِشَ ـَ جَهَشَانًا منه: سے ڈرنا یا بھاگنا۔ ـ جَهْشًا و جُهُوشًا و جَهَشَانًا اليه: بمعنی جَهَشَ۔ اَجْهَشَ اليه: بمعنی جَهَشَ۔ ـ بالبكاء: رونے کے لئے تیار ہونا۔ ـ ت النفسُ: رونے کا ارادہ کرنا۔ الجَهْشَة: آنسو۔

۲- أَجْهَشَ ہ: کو جلد کرانا۔ الجَهُوش: تیز رفتار۔

۳- الجَهْشَة و الجَاهِشَة: لوگوں کا گروہ۔

○ أَجْهَشَ: بکی لینا، سسکیاں لینا یا بھرنا، اچانک سسکیاں لینے لگنا۔ أَجْهَشَ بالبكاء: روہانسا ہونا، آنسو بہانے کے قریب ہونا، آنسوؤں کو روکنے کی کوشش کرنا، پھوٹ پھوٹ کر رونے لگنا۔ جَهْشَة جمع جَهْشَات: سسکی، ہچکی، آنسوؤں کا پھوٹ پڑنا۔ اِجهاش: آنسوؤں کا پھوٹ پڑنا۔

جهض: ۱- جَهَضَ ـَ جَهْضًا ہ: پر غالب آنا۔ ـ عن كذا: سے دور کرنا، منع کرنا۔ جَاهَضَ ہ: کو باز رکھنا، سے جلدی کرانا۔ أَجْهَضَ فلانًا: کو پھسلانا۔ ـ ہ عن الأمر: کو سے دور کرنا، ہٹانا۔ ـ ہ عن مكانه: کو اس کی جگہ سے اٹھانا، الگ کرنا۔

۲- اَجْهَضَتِ المرأة: عورت کا اسقاط حمل کرنا۔ الجِهْض و المُجْهَض و الجَهِيض: وہ بچہ جو قبل از وقت رحم سے گر جائے۔ المِجهاض جمع مَجَاهِيض من الاناث: وہ عورت جس کا حمل گر جاتا ہو۔ الجَهَّاضَة: حیوانات میں سے بوڑھی مادہ۔

۳- الجَاهِض مونث جاهِضَة جمع جَوَاهِض: تیز طبیعت (شخص)۔ الجُهُوضة و الجَهَاضَة: طبیعت کی تیزی۔

○ اُجْهِضَ: جھول نکلنا یا لگانا، بچے جننا (جانور کا)، عورت کا اسقاط حمل کرنا۔ اُجْهِضَتْ نَفْسُهَا: وہ اسقاط کی باعث بنی، اس کا اسقاط حمل ہوا۔ جِهْض: رحم مادر میں ضائع ہو جانے والا بچہ، اسقاط کا شکار ہونے والا بچہ۔ جهيض: بمعنی جهض۔ اِجهاض: اسقاط حمل۔

جهل: ۱- جَهِلَ ـَ جَهْلًا و جَهَالَةً: بیوقوف ہونا، بدتمیز ہونا، اکھڑ ہونا صفت: جَاهِل جمع جُهَّل و جُهَّال و جُهَلاءُ و جُهُل و جُهْل و جَهَلَة۔ ـ عليه: کو نظر انداز کرنا، پر آنکھیں بند کر لینا، (حقیقت پر) التفات نہ کرنا، سے کسی تعلق کا انکار کرنا۔ جَاهَلَ ہ: سے گالی گلوچ کرنا، بدتمیزی سے پیش آنا۔ اسی سے ہے: رايتُ منهما مُجاملَةً ثم انقلبت مُجاهَلَةً: میں نے پہلے تو ان کی طرف سے تواضع اور شائستگی دیکھی پھر وہ تواضع اور شائستگی بدتمیزی میں تبدیل ہو گئی۔

۲- جَهِلَ ـَ جَهْلًا و جَهَالَةً: بے علم ہونا، ـ الحقَّ حق ضائع کر دینا۔ جَهَّلَ ہ: کو جہالت سے متہم کرنا۔ تَجَاهَلَ: جاہل بننا۔ اِستَجهَلَ ہ: کو جاہل سمجھنا، حقیر جاننا۔ الجَهْلَة: نادانی۔ الجَهُول جمع جُهُلاء: جاہل، ناتجربہ کار۔ المَجهَل جمع مَجَاهِل: جنگل جس میں کوئی راستہ نہ ہو، بیابان جس میں کوئی نشانات نہ ہوں۔ المَجَاهِل: کرہ ارض کی وہ جگہیں جو ابھی تک دریافت نہیں ہوئیں، اس کا واحد جہل (نادانی) ہے۔ جیسے محاسن جس کا واحد حسن ہے۔ اسی سے ہے: انّا لنصفح عن مجاهل قومنا: ہم اپنی قوم کی نادانیوں سے درگزر کرتے ہیں۔ المَجْهَلَة: بے علمی کا باعث، بے علمی کی ترغیب۔ المَجهُول من الافعال: وہ فعل جس کا فاعل معلوم نہ ہو۔ نَاقَةٌ مَجهُولَةٌ: اونٹنی جسے دوہا نہ گیا ہو یا اس پر کوئی داغ نشان نہ ہو۔ الجَاهِلِيَّة: نادانی کی حالت۔ اسلام سے قبل بلاد عرب میں رائج بت پرستی۔

۳- جَهِلَ ت القدرُ: ہانڈی کا بہت ابلنا۔ اِستَجهَلَتِ الريحُ الغصنَ: ہوا کا درخت کی ٹہنی کو ہلانا۔ المِجهَل و المِجهَلَة: کریلنی، انگارے ہلانے کی لکڑی۔

○ جَهِلَ ـَ جَهْلًا و جَهَالَةً: جاہل ہونا، بے خبر ہونا۔ ـ ب/ہ: کو نہ جاننا، سے ناواقف ہونا۔ ـ: بے وقوف ہونا، بے عقل ہونا، قوت استدلال سے محروم ہونا، غیر منطقی ہونا، بیہودہ، لغو یا مہمل ہونا۔ ـ على: سے احمقانہ طور پر پیش آنا۔ تَجَاهَلَ ہ: کو نظر انداز کرنا، سے کوئی تعلق رکھنے سے انکار کرنا، پر اپنی آنکھیں بند کر لینا، کسی حقیقت سے بے التفاتی کرنا۔ ـ: جاہل یا بے خبر بننا، ایسا بن بیٹھنا جیسے اسے کوئی پتہ نہیں۔ اِستَجهَلَ ہ: کو جاہل، بے خبر، یا بیوقوف خیال کرنا یا سمجھنا۔ جَهْل و جَهَالة: جہالت، بے خبری، بے علمی، ناواقفی، بے وقوفی، حماقت، احمقانہ حرکت۔ ـ عن جَهْلٍ: جہالت، بے خبری یا ناواقفی سے۔ جَهْلًا

جاہل، بے خبر، بے وقوف، احمق۔ مَــجْهَــل جمع مَجَاهِل: نامعلوم علاقہ، علاقہ جس کا کھوج نہ لگایا گیا ہو۔ مَجَاهِل افریقیا: نامعلوم افریقہ۔ تَجْهِيل: تضحیک، تردید۔ تَجَاهُل نظرانداز، بے التفاتی۔ جَـاهِل جمع جَهَلَة و جُهَّل و جُهَّال و جُهَلَاء ب سے بے خبر، لاعلم جاہل، بے خبر، غیر تعلیم یافتہ، ان پڑھ، بے وقوف، احمق۔ جَـاهِلِيّ: بت پرست، مظاہر پرست، غیر اہل کتاب، تاریک خیال آدمی، اسلام سے قبل زمانے کا۔ جَاهِلِيَّة: بے خبری، لاعلمی یا نادانی کی حالت، قبل از اسلام مظاہر پرستی، تاریک خیالی، بت پرستی۔ مَجْهُول: نامعلوم، بے نام، گمنام مجہول۔ مــجهــول الاســم: گمنام، بے نام جمع مَجَاهِيل: نامعلوم چیزیں۔ صيغة المَجْهُول: (فعل) مجہول۔ مَــجْهُــولِيَّة: بے خبری، لاعلمی، نامعلوم فطرت۔

جهم: ا۔ جَهُمَ ـُجَهَامَةً و جُهُومَةً: تیوری چڑھانا، ترش رو ہونا صفت: جَهْــم۔ جَهَــم و جَهِــمَ ـَ جَهُمًا و تَجَهَّمَ ہ و لهُ: سے ترش روئی سے پیش آنا۔ کہا جاتا ہے: تَجَهَّمَهُ أملُه: وہ اپنی آرزو امید کی تکمیل میں ناکام رہا۔ اِجْتَهَــم: رات کے آخری چوتھائی حصہ میں داخل ہونا یا اس میں چلنا۔ الـجُهْـمَة و الجَهْمَة: رات کے آخری حصوں کا شروع۔

۲۔ أَجْهَمَ الجوُّ: آسمان پر بے بارش بادلوں کا چھا جانا۔ الـجَهَام: پانی سے خالی بادل۔ الـجَهُوم: عاجز، کمزور۔

۳۔ الجَهْمَة: بڑی دیگ۔

○ جَهُمَ ـُجَهَامَةً و جُهُومَةً: تیوری چڑھانا۔ چیں بجبیں ہونا، خفگی کی نگاہ سے دیکھنا، گھورنا، گھرکنا، آنکھیں دکھانا، آنکھیں نیلی پیلی کرنا، قہر آلود نظروں سے دیکھنا۔ تَجَهَّمَ: بمعنی جَهُمَ۔ نیز تَجَهَّمَ ہ/ہ یـا ل: کو خفگی سے دیکھنا، پر تیوری چڑھانا، کو افسردگی سے دیکھنا، سرد مہری سے دیکھنا، سختی سے دیکھنا۔ ــــ (چہرے کا) تاریک ہونا، اداس ہونا، بے رونق ہونا، آزردہ ہونا، بیزار ہونا۔ جَهْــم: خفا، آزردہ، بیزار، بدمزاج، تیرہ و تار، زود رنج، خفا خفا، روٹھا ہوا، اداس، ترش رو، بدخو، روکھا، اکل کھرا، لوگوں سے دور رہنے والا، تاریک، اداس، ملول، سونا، بے رونق (چہرہ)۔ جَهَامَة و جُهُومَة: سخت نگاہ، بیزار، خفا یا روٹھا ہوا اظہار، تاریکی، تیرگی، حزن، افسردگی، چھائی ہوئی خاموشی۔ جهام: بادل (جمع)۔

جهن: ا۔ جَهَنَ ـُجُهُونًا: قریب ہونا۔ الجَهْن: ترش روئی۔

۲۔ جَهَنَّم: دوزخ (غیر منصرف) عبرانی لفظ۔

○ جَهَنَّمِيّ: دوزخی، شیطانی، طاغوتی، جہنم کا، دوزخ کا (بول چال) کم بخت، منحوس، ناشدنی۔

جهی: ا۔ جَهِيَ ـَجَهًا البيتُ: گھر کا اجڑنا، ویران ہونا، صفت: جاهٍ۔ جَهِيَ الجرحَ: زخم کشادہ کرنا۔ أَجْهَى اِجْهَاءً البيتَ: گھر کو بے پردہ کرنا۔ ــــ الطريقُ: راستہ کا واضح ہونا۔ ــــ الطريقَ: راستہ کو واضح کرنا۔ ــــ ت السماءُ: آسمان کے بادلوں کا چھٹ جانا۔ ــــ القومُ: لوگوں کے مطلع پر سکون ہونا، آسمان سے ابر ہونا، مطلع صاف ہونا۔ الأَجْهَى و المُجْهِي مؤنث جَهْوَاء من البيوت: بغیر چھت والا گھر۔ کہا جاتا ہے: خِبَاءٌ مُجْهٍ: بے پردہ خیمہ۔ الأَجْهَى مونث جَهْوَاء: گنجا۔ بيتٌ جَهْوَانٌ: بے پردہ گھر۔ سماءٌ جَهْوَاء: کھلا آسمان۔

۲۔ جَاهَى مُجَاهَاةً فلانًا: کا فخر میں مقابلہ کرنا۔

۳۔ أَجْهَى عليه: سے بخل کرنا۔

جاب: ا۔ جَابَ ـُجَوْبًا و تَجْوَابًا البلادَ: ملک کو طے کرنا، عبور کرنا۔ اِجْتَابَ البلادَ: ملک کو طے کرنا، عبور کرنا۔ الجائب (فا): مسافر۔ جائِبُ العين: شیر۔ الجائبَة جمع جَوَائِب: پھیل جانے والی خبر، عام خبر۔ کہا جاتا ہے: هل عندك من جائبة خبر: کیا تمہارے پاس ایسی کوئی خبر ہے جو شہر در شہر چکر لگا رہی ہو۔ الـجَوَّاب: جائب کا مبالغہ کا صیغہ، بہت گھومنے پھرنے والا۔ ہم کہتے ہیں: جَوَّابُ آفاقٍ: دور دراز ملکوں کا سفر کرنے والا۔ الجَوَّابَة: بمعنی جَوَّاب: (تاء مبالغہ کی ہے)۔

۲۔ جَابَ ـُجَوْبًا و تَجْوَابًا الصخرةَ: چٹان میں سوراخ کرنا۔ اِجْتَابَ الصخرةَ: چٹان میں سوراخ کرنا۔ ــــ البئرَ: کنواں کھودنا۔ الجَوْبَة جمع جُوَب: گڑھا۔ الـمِجْوَاب: سوراخ کرنے یا پھاڑنے کا آلہ۔

۳۔ جَـابَ ـُجَوْبًا الثوبَ: کپڑا پھاڑنا، کپڑے کا گریبان بنانا۔ جَوَّبَ الثوبَ: کا گریبان بنانا۔ ــــ الشيءَ: کو بیچ سے کاٹنا، قطع کرنا۔ اِنْجَابَ الثوبُ: کپڑے کا پھٹنا۔ ــــ ت السحابةُ: بادل کا کھل جانا۔ اِجْتَابَ القميصَ: قمیص پہننا۔ الجُوب (مص) جمع أَجْوَاب: عورت کی قمیص، انگیٹھی، بڑا ڈول۔ والمِجْوَب: ڈھال۔ الجَوْبَة جمع جُوَب: گھروں کے درمیان خالی زمین کا ٹکڑا۔ مُجَوَّب: درمیان سے کھوکھلا۔ الجَيْب: دیکھو: جیب۔

۴۔ جَاوَبَ مُجَاوَبَةً ہ: سے گفتگو کرنا، کے سوال کا جواب دینا۔ اَجَابَ اِجَابَةً و اِجَابًا ہ و ـ سؤالَهُ و عن سؤالِهِ و إلى سؤالِهِ: کو جواب دینا۔ کہا جاتا ہے: اجابه إلى حاجتِهِ: اس نے خوشی سے اس کی حاجت روائی کی۔ تَـجَاوَبُوا: ایک دوسرے کو جواب دینا، باہم گفتگو کرنا۔ اسـتـجـاب اِسـتِـجَابَةً ہ و لَهُ: کو جواب دینا۔ اللّٰهُ فلانًا و لفلان و من فلان اللّٰہ کا کسی کی دعا قبول کرنا، اس کی ضرورت پوری کرنا۔ اِسْتَجْوَبَ اِسْتِجْوَابًا ہ و لَهُ: کو جواب دینا۔ ــ ہ (في اصطلاح المحاكم): ملزم سے پوچھ گچھ کرنا، تفتیش کرنا، جرح کرنا۔ الـجـابة: قبولیت۔ کہا جاتا ہے: اَسَاءَ سمعًا فَأَسَاءَ جابةً: اسی نے برے طریقے سے سنا اور برے طریقے سے ہی قبول کیا۔ الـجَوَاب جمع أَجْوِبَة و جَوَابَات: جواب سوال، خط، دعاء، اعتراض، مخاطبت وغیرہ کا)۔ الـجِيبَة: جواب کی ہیئت و کیفیت۔ الـمَـجُـوبَة: جواب۔ الإِسْتِجْوَاب (مص) (في اصطلاح المجالس النيابية): مقننہ میں سوال۔ (في عرف المحاكم): عدالت میں ملزم سے پوچھ گچھ، تفتیش، جرح۔

۵۔ أَجَابَ تِ الارضُ: زمین کا سبزہ اُگانا۔

○ جُوَافَة: امرود، امرود کا پیڑ۔

○ جُوَال جمع جُوَالات: ٹاٹ، بوریا۔

○ جُوَانْتِيّ: دستانے۔

○ جُوب: لہنگا (skirt)۔

○ جوب: جَابَ ـُجَوْبًا ہ: کسی علاقہ ملک وغیرہ کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک سفر کرنا، پھرنا۔ ــــ ہ: میں سے گزرنا، کے پار جانا، میں گشت لگانا، کی سیاحت کرنا، غیر معروف علاقے کی سیاحت کرنا، کو چیرنا، چھیدنا، میں گھسنا، میں سوراخ کرنا، میں کاٹ کر راستہ بنانا، کسی علاقہ میں ادھر ادھر پھرنا، آوارہ گردی کرنا، گشت کرنا۔ جَاوَبَ ہ على: کو کا جواب دینا۔ ــــ ہ: کو تسلیم کرنا، ماننا، قبول کرنا، حکم بجالانا۔ اَجَـابَ ہ/إلى/عن/على: کو سوال کا جواب دینا۔ ــــ ہ: درخواست کے مطابق عمل کرنا، کو تسلیم کرنا، کا پاس لحاظ کرنا۔ ــــ ہ: کو سننا، کی درخواست یا خواہشات کو مان لینا۔ ــــ ہ خواہش پوری کرنا، تسلیم کرنا۔ ــــ إلى: کی اجازت یا منظوری دینا، پر رضامندی ظاہر کرنا، تجویز مان لینا، پر اتفاق کرنا۔ اَجَابَ إلى طلبه: درخواست کی تعمیل کرنا۔ تَجَاوَبَ: ایک دوسرے کو جواب دینا۔ ــــ ہ/ب: سے گونجنا۔ ــــ آوازوں کا اونچا اور صاف

ہونا، باہمی طور پر مماثل یا مساوی ہونا، ہم آہنگ ہونا۔ — مع: صورت حال کا کسی کے لئے موافق ہونا، ساز گار ہونا، مسعود ہونا، نیک شگون والا ہونا۔ اِنجابَ: (بادلوں کا) بکھر جانا، گزر جانا، پریشانیوں کا دور ہو جانا (تاریکی کا) دھیرے دھیرے اوجھل ہو جانا۔ اِستَجابَ ہ: (دعا) سننا، (دعا) کا جواب دینا، (درخواست) منظور کرنا۔ — ل: کی درخواست کی تعمیل کرنا، کی خواہشات کا پاس یا لحاظ کرنا، کا ردعمل ہونا۔ — لِ ب: کو کے ساتھ جواب دینا، — ل: کو بغور سننا، پر توجہ دینا، میں دلچسپی ظاہر کرنا۔ — ل ب: سے کے ساتھ ملنا، کو کے ساتھ جواب دینا، کو کسی بات سے یا کچھ کر کے جواب دینا۔ —: گونجنا، بار بار گونجنا (آواز وغیرہ کا)۔ — لِ/الی: سے گونج اٹھنا۔ — استجوب ہ: سے پوچھ گچھ کرنا، جرح کرنا، سے سوال کرنا، کا بیان لینا (عدالت میں)، مدعا علیہ یا گواہ کو سننا، پارلیمنٹ میں کسی سے سوال کرنا۔ جَوْب: سفر، (غیر ممالک میں) کھوج، چھید کرنا، سوراخ کرنا، گھسنا۔ جَوْبَۃ جمع جَوْبات و جُوَب: سوراخ، گڑھا، شگاف، راستہ۔ جَواب جمع اَجْوِبَۃ: جواب، آدھا سُر، جمع جَوابَات: خط، پیغام۔ جوابُ الشرط: جملہ جزائیہ۔ جَوابی: جوابی۔ جَوَّاب: (غیر ملک میں) سفر کرنے والا، کسی علاقہ سے گذرنے والا، مسافر، غیر معروف علاقہ کی سیاحت کرنے والا۔ اجابۃ: جواب، جواب دینا، جوابی اقدام، ردعمل، جوابی عمل، درخواست، استدعا پوری کرنا، منظور کرنا، رسائی، رضامندی، منظوری، اجازت، خوشنودی، موافقت۔ اجابۃً لطلبکم: آپ کی حسب خواہش، آپ کی درخواست کے جواب میں۔ تَجاوُب: مطابقت، میل، ہم آہنگی، اتفاق۔ استجابۃ: (دعا کو) سننا، دعا کا جواب دینا، درخواست، خواہش کا پورا کرنا، منظور کرنا، گونج، صدائے بازگشت، ہم آہنگی، ہم نوائی، موافقت۔ استجابۃً لِ: کی تعمیل میں، کے جواب میں، کے پاس ادب سے۔ اِستِجواب جمع استجوابات: پوچھ گچھ، سوال کرنا، سننا، سماعت کرنا، ملاقات، انٹرویو، (پارلیمنٹ میں) سوال (interpellation)۔ متجاوب: مطابق، ہم آہنگ، شیریں۔ مستجیب: سننے والا، جواب دینے والا، منظور کرنے والا، صدا دینے والا، گونجنے والا، منعکس ہونے والا، گونج دار، گمک دار، گونج پیدا کرنے والا، اثر پذیر، جواب دہ، زود حس، ہمدرد، اثر قبول کرنے والا، متاثر ہونیوالا، زودرنج۔

جوت: جوتہ او قُنَّب کلکوتا او قُنَّب ھندی: سن، پٹ سن، ریشہ زریں۔

جاح: ۱۔ جَاحَ ـُ جَوْحًا: سیدھے راستے سے ہٹ جانا۔
۲۔ جَاحَ ـُ جَوْحًا و جِیَاحَۃً و أجَاحَ و اِجْتَاحَ ہ: کو جڑ سے کھیڑنا، ہلاک کرنا۔ الجَوْحَۃ: بختی، مصیبت، آفت۔ الجائحۃ جمع جائحات و جَوَائِح: بلا، ہلاکت، مصیبت، آفت۔ سَنۃٌ جائِحَۃ: خشک سال۔
۳۔ الأجْوَح مؤنث جَوْحاء جمع جُوح: وسیع، کشادہ۔

○ جَاحَ ـُ و أجَاحَ: تباہ کرنا، برباد کرنا، نیست و نابود کرنا۔ — ہ: پانی کا زمین پر پھیل جانا، سیلاب کا زمین کو غرقاب کر دینا۔ اجتاح ہ: سیلاب کا زمین کو زیر آب کر دینا؛ — ہ/ ہ: (طوفان سیلاب کا) کو بہا لیجانا، اڑا لیجانا۔ —— ہ: (بلوہ، فساد) کو دبا دینا، فرو کرنا۔ اِجاحۃ: تباہی، بربادی، ہلاکت، تباہ کاری، فناءِ کامل، فصلوں کا نقصان، فصلوں کی تباہی، بری فصل۔ اجتیاح: تباہی، بربادی، ہلاکت، تباہ کاری، فناء کامل بندش، انسداد، روکنا، فرو کرنا، زور توڑنا، تسخیر۔ جَائِح: مصیبت انگیز، تباہ کن، برباد کرنے والا، کچل ڈالنے والا، پیس ڈالنے والا۔ جائِحۃ جمع جَوَائِح: تباہی، بربادی، مصیبت، آفت، سانحہ، وباء، فصلوں کا نقصان۔

جاخ: جَاخَ ـُ جَوْخًا السیلُ الوادیَ: سیلاب کا وادی کے کناروں کو بہا لیجانا۔ جَوَّخَ السیلُ الوادیَ: سیلاب کا وادی کے کناروں کو بہا لیجانا، — ہ: کو پچھاڑنا، اکھیڑنا۔ تَجَوَّخَ: بچھڑ جانا، اکھڑ جانا۔ — تِ القرحۃُ: زخم کا پھٹ کر بہنا۔ — تِ البئرُ: کنویں کا گر پڑنا۔ الجُوخَۃ: گڑھا۔ کوجاہ کی تعریب ہے، جس کا معنی وہ کنواں ہے جس کا کوئی پیندہ نہ ہو۔ الجُوخ جمع اَجْوَاخ: اونی کپڑا، بانات۔ الجُوخَۃ: اونی کپڑے کا ٹکڑا، (فارسی لفظ)۔

○ جُوْح جمع اجواخ: پٹو، پٹی (اونی)۔

جاد: ۱۔ جَادَ ـُ جُوْدَۃً و جُوْدَۃً: عمدہ ہونا، اچھا کرنا۔ جَوَّدَ الشیءَ: کو خوبصورت بنانا، عمدہ بنانا۔ اَجَادَ: اچھا کرنا یا کہنا۔ —— ہ النقدَ: کو کھرے کھرے سکے دینا۔ — و أجْوَدَ الشیءَ: کو عمدہ بنانا۔ تَجَوَّد: عمدہ چیز پسند کرنا، — فی صنعتِہ: اپنی کاریگری میں باریکی دکھانا، صنعت میں عمدگی سے کام کرنا۔ تَجَاوَدَ القومُ: یہ غور کرنا کہ صحت کی رو سے کون بہتر ہے۔ کہا جاتا ہے: ھم یتجاوَدُون الحدیثَ: وہ دیکھتے ہیں کہ کس کی بات زیادہ عمدہ ہے۔ اِستَجَادَہ: کو عمدہ سمجھنا، لجَیِّد جمع جِیَاد و جج جیادات و جَیَائِد: عمدہ، قیاس کا تقاضا تو یہ تھا کہ جمع جَیَاوِد ہوتی، مگر واو کو ہمزہ سے بدل لیا گیا ہے اور یہ شاذ ہے۔ رجلٌ او شاعِرٌ مُجِید و مِجْوَاد: عمدہ کام کرنے والا آدمی یا اچھے شعر کہنے والا شاعر۔
۲۔ جَادَ ـُ جُوْدًا ہ: پر بخشش میں غالب ہونا۔ — علیہ: پر فیاض ہونا، صفت: جواد۔ — بالمال: مال خرچ کرنا۔ — بنفسہ: جان دینا۔ کہا جاتا ہے: انی لأجاد إلی لقائِك: میں تمہاری ملاقات کا مشتاق ہوں۔ جَاوَدَ مُجَاوَدَۃً ہ: سے فیاضی میں مقابلہ کرنا۔ أجادَ بالولد: فیاض بچے کا باپ ہونا۔ اِستجادَ الأمیرَ: حاکم سے بخشش مانگنا۔ الجَوَاد جمع اَجْواد و أجاوِد و اجَاوِد و جُود و جُوْدَۃ و جُوَداء: سخی (مذکر و مؤنث) کہا جاتا ہے: رجلٌ جوادٌ و امرأۃ جوادٌ: سخی مرد، عورت۔ الجَوّاد: بہت سخی، بڑا فیاض۔ الأجْوَد: اسم تفضیل مؤنث جَوْداء (خلاف قیاس) جمع جُوْد و اَجَاوِید: زیادہ سخی۔
۳۔ جَادَ ـُ جُوْدًا ہ الھوی: پر خواہش کا غالب ہونا۔
۴۔ جَادَ ـُ جَوْدًا و جُؤُودًا ت العینُ: آنکھ کا کثرت سے آنسو بہانا۔ — المطرُ: بہت بارش برسنا۔ صفت جَائِد جمع جَوْد (صاحب اور صحب کی طرح)۔ جِیْدَتِ الارضُ: زمین پر کثرت سے بارش ہونا۔ أُجِیدَتِ الأرضُ: زمین پر کثرت سے بارش ہونا۔ الجَوْد (مص): بہت بارش۔ التجاوِید: عمدہ نفع بخش بارشیں (اس کا واحد نہیں)۔
۵۔ جَادَ ـُ جَوْدًا و جَوَّدَ و أجْوَدَ الفرسُ: گھوڑے کا تیز رفتار ہونا۔ جَوَّدَ فی عدوہ: تیز دوڑنا۔ الجَوَاد جمع جِیَاد و أَجْیَاد و أجَاوِید: تیز رفتار۔ کہا جاتا ہے: فرسٌ جَوَادٌ: تیز رفتار گھوڑا۔ سرتُ الیہ جوادًا: میں اس کی طرف تیز رفتاری سے چلا۔
۶۔ جِیْدَ الرجلُ: پیاسا ہونا۔ الجُوَاد: پیاس، پیاس کی شدت۔ الجَوْدَۃ و الجُوَادۃ: پیاس۔ المَجُوْد: پیاسا۔
۷۔ جِیْدَ الرجلُ: ہلاکت کے قریب ہونا۔ اَجَادَ الرجلَ: کو قتل کرنا۔ المَجُوْد: ہلاکت کے قریب۔
۸۔ جَوَّد القارئُ: قاری کا تجوید سے پڑھنا۔ التَجْوِید فی القراءۃ: معروف اصولوں کے مطابق ہر حرف کو اس کا حق دینا۔
۹۔ الجَاد: باطل۔ کہا جاتا ہے: وقعوا فی اِبی جاد: وہ لوگ باطل میں پڑ گئے۔ الجَوَاد: دور۔ کہا جاتا ہے: سِرْنا عَقَبَۃً جَوَادًا: ہم دور کی گھاٹی پر چلے۔ عقبتین جَوَادَین و عِقابا جیادا: ہم دور کی دو یا

زیادہ گھاٹیوں پر چلے۔ الجَادِی: زعفران۔

○ جَادَ ـُ جُودةً: اچھا ہونا یا ہو جانا، بہتر ہو جانا یا ہونا۔ ـــ جُوداً ب: کو فیاضی سے عطا کرنا، کو کرنے میں بہت سخی ہونا۔ ـــ ب علی: میں پر فراخدل ہونا، کسی چیز کو فیاضی سے کسی کو عطا کرنا، کوئی چیز کسی کو بے انداز دینا۔ ـــ علی ب: پر کسی چیز کی بھرمار کرنا۔ ـــ ب: کوئی رقم وغیرہ بطور عطیہ دینا۔ جاد بنفسه: جان دینا، اپنے آپ کی قربانی دینا۔ جادت عیناه بالدم: کی آنکھوں سے آنسوؤں کا پھوٹ کر نکلنا۔ جادت السماءُ: بارش ہونا۔ جَوَّدَ ہ: کو اچھی طرح کرنا، کو بہتر بنانا، سدھارنا (قرآن کی) تلاوت کرنا (تجوید کے ساتھ)۔ اَجَادَ ہ: کو اچھی طرح کرنا، عمدہ طور پر کرنا، پر کمال حاصل کرنا، میں ماہر ہونا، لائق ہونا، کا ماہر ہونا، (فن یا علم کے کسی شعبہ) سے واقف و آگاہ ہونا۔ ـــ: اچھی اور عمدہ باتیں کہنا، یا انہیں انجام دینا (شاعر وغیرہ کا) بہت اچھا، ممتاز، مشہور ہونا، عمدہ نتائج حاصل کرنا۔ اَجَادَ لغةً: کسی زبان پر قدرت حاصل کرنا۔ أَجَادَ العزف علی البیانو: پیانو اچھا بجانا۔ اِسْتَجَادَ ہ: کو اچھا یا عمدہ سمجھنا، کو پسند کرنا، پسندیدگی کی نظر سے دیکھنا، ـــ ہ ل: کو کیلئے موزوں خیال کرنا یا کسی کے مناسب سمجھنا۔ جُـود: فراخدلی، فیاضی، سخاوت۔ جَوْد: بھاری بارشیں۔ جُودَة: عمدگی، شرف، برتری، تفوق، خوبی۔ جَیِّد جمع جِیَاد: اچھا، شاندار، بے عیب، نمایاں، عمدہ، اعلیٰ، نہایت عمدہ، خوب۔ جَیِّدًا: اچھی طرح، خوب طرح، پوری طرح۔ جَیِّدٌ جِدًّا: بہت اچھا۔ اَجْوَد: بہتر۔ جَوَاد جمع اَجْوَاد و اَجَاوِد و اجاوید و جُود: فراخ دل، فیاض، سخی۔ جَوَاد جمع جیاد و اَجْیَاد و اَجَاوِید: گھوڑ دوڑ کا گھوڑا، جنگی گھوڑا۔ ابن الأجود: شریف آدمی۔ مُجِید: ماہر، فاضل، ہنرمند، پختہ کار، کاریگر، قابل، لائق۔

جار: ۱۔ جَارَ ـُ جَوْرًا عن الشیء: سے ہٹ جانا۔ کہا جاتا ہے: جار عن الطریق: وہ راستہ سے ہٹ گیا۔ ـــ علیه: پر ظلم کرنا، صفت: جَائِر جمع جَوَرَة و جُوَرَة و جَارَة۔ جَوَّرَہ: کو ظلم کی طرف منسوب کرنا۔ اَجَارَ اِجَارَةً ہ عن کذا: کو سے ہٹا دینا۔ اِسْتَجْوَرَہ: کو ظالم پانا۔ الجَوْر (مص): ظالم۔

۲۔ جَارَ ـِ جِوَارًا: فریاد رسی چاہنا۔ اَجَارَ فُلَانًا: کی فریاد رسی کرنا۔ ـــ ہ من العذاب: کو عذاب سے بچانا۔ ـــ المتاعَ: سامان کو حفاظت کے لئے برتن میں رکھنا۔ اِسْتَجَارَ فلانًا و به: سے فریاد رسی چاہنا، کے پاس پناہ لینا۔ ـــ ہ من فلان: سے درخواست کرنا کہ وہ اسے فلاں شخص سے بچائے اور پناہ دے۔ الجَار جمع جِیران و جِیرَة و جِوَار و اَجْوَار: پناہ دینے والا، پناہ گیر۔ الجَارَة جمع جَارَات: بیوی۔ الجِوَار: امان، عہد، ذمہ داری و پیمان۔ کہا جاتا ہے: هو فی جواری: وہ میری ذمہ داری اور امان میں ہے۔

۳۔ جَوَّرَہ: کو پچھاڑنا۔ ـــ البناءَ (ب): عمارت کو مسمار کرنا، گرا دینا، ڈھا دینا۔ تَجَوَّر الرجلُ: پچھڑ جانا۔ ـــ علی الفراش: بستر پر لیٹ جانا۔ ـــ البناءُ (ب): عمارت کا مسمار ہو جانا، ڈھے جانا، گر جانا، منہدم ہونا، کہا جاتا ہے: تَجَوَّرَ خِباءُ اللیل: رات کی تاریکی چھٹ گئی۔ الجَوَار: گہرا پانی۔ المُجَوَّر: گہرا۔

۴۔ جَاوَرَ مُجَاوَرَةً و جِوَارًا و جُوَارًا ہ: کے پڑوس میں رہنا۔ ـــ المسجدَ: مسجد میں معتکف ہونا۔ تَجَاوَرَ و اجْتَوَرَ القومُ: ایک دوسرے کے پڑوس میں رہنا۔ الجارَ جمع جِیران و جِیرَة و جوار و أَجْوَار: پڑوسی۔ جار النهر (ن): نیلوفر سے ملتا ہوا ایک پودا۔ الجَارَة جمع جارات: پڑوسن، سوت۔ الجِوار: جَاوَرَ کا مصدر۔ کہا جاتا ہے: اقام فی جوارِہ: وہ اس کے پڑوس میں اقامت پذیر ہوا۔

۵۔ الجَوْرُ من الغیث: بہت کڑک اور گرج والی بارش۔ مالٌ جِوَر: بہت مال۔

۶۔ جَوْرَبَ ہ فتَجَوْرَبَ: کو جراب پہنانا، جراب پہننا۔ الجَوْرَب جمع جَوَارِب و جَوَارِبة: جراب، پاتابہ، موزہ، عوام اسے کُلسہ اور قلشینہ کہتے ہیں (فارسی لفظ)۔

۷۔ الجَاوَرس (ن): باجرہ۔

○ جار علی: دوسرے کے علاقے پر تجاوز کرنا۔ جاوَرَہ: کا پڑوسی ہونا۔ ـــ ہ: کے متصل ہونا۔ ـــ ہ/ہ: کے قریب ہونا، کے قرب و جوار میں ہونا، سے متصل ہونا۔ اَجَارَہ: کو پناہ دینا۔ ـــ ہ من: کی سے حفاظت کرنا، کو اپنی حفاظت میں لینا۔ ـــ ہ: کی مدد کرنا، کو امداد دینا۔ تجاوَرَ: باہم پڑوسی ہونا، آس پاس ہونا، مشترکہ سرحد والا ہونا۔ اِسْتَجَارَ ب من: کی سے پناہ طلب کرنا، سے کے خلاف مدد کی اپیل کرنا۔ جَوْر: ظلم، ناانصافی، زیادتی، زبردستی، ناجائز دست اندازی، جبر، تعدی، جور، ظلم و ستم، تشدد۔ جَار جمع جیران: پڑوسی، پناہ گیر، زیر حفاظت، یا زیر حمایت شخص۔ وہ شخص جو کسی کی نگرانی میں ہو۔ جِیرَة: پڑوس۔ جُوْرَة: گڑھا، سوراخ۔ جِوَار: پڑوس، نزدیکی، قرب۔ بِجِوارِ: کے پڑوس میں، کے گرد و نواح میں، کے قریب، کے متصل۔ مُجَاوَرَة: پڑوس، نزدیکی، قرب۔ جَائِر جمع جَوَرَة و جَارَة: بے انصاف، ناواجب، بدمعاملہ، نامناسب، جابرانہ، مستبدانہ، استبدادی، خود سرانہ، ظالم، جابر، ستمگر، موذی، خودسر۔ مُجَاوِر: پڑوس کا، متصل، قریب، نزدیک جمع مُجَاوِرون: طالب علم (خصوصاً جامعہ ازہر کا) مسجد کے قرب و جوار میں رہنے والا۔ مُجِیر: حفاظت کرنے والا۔ مُتَجاوِر: مشترک سرحد والا متصل، ملحق، ملا ہوا۔

○ جَوْرجیا: جارجیا: سوویت یونین کے ایک جمہوری ملک کا نام۔

○ جُورِی: دمشقی گلاب، گہرا سرخ رنگ۔

○ جُورِی: جیوری، جماعت منصفین۔

جاز: ۱۔ جَازَ ـُ جَوْزًا و جُؤُوزًا و جَوَازًا و مَجَازًا المکانَ و بالمکان: کسی جگہ میں چلنا۔ ـــ المکانَ: جگہ سے گزر کر آگے بڑھنا۔ جَوَّزَ الإبلَ: اونٹوں کو آگے سے ہانکنا یہاں تک کہ سب گزر جائیں۔ جَاوَزَ المکانَ: جگہ سے آگے بڑھ جانا۔ اَجَازَ اِجازةً الموضعَ: کسی مقام سے آگے بڑھ جانا۔ ـــ ہ العقبةَ: کو گھاٹی سے گزار دینا۔ ـــ ہ بالفِ درهمٍ: کو ایک ہزار دینار انعام دینا۔ تَجَاوَزَ المکانَ: کسی جگہ سے آگے نکل جانا۔ ـــ فی الشیءِ: میں افراط کرنا۔ اِجْتَازَ: چلنا۔ ـــ بالمکان: کسی جگہ سے گزرنا۔ ـــ من مکان إلی آخر: ایک جگہ سے دوسری جگہ عبور کر کے جانا۔ الجَائِز جمع جَوَائِز و جُوزَان و جیزان و أَجْوُز و أَجْوِزَة: دو دیواروں کے درمیان رکھی ہوئی لکڑی۔ الجَائِزَة جمع جَوَائِز: انعام، عطیہ، بخشش۔ جَوَائِزُ الأشعار او الامثال: ایک شہر سے دوسرے شہر منتقل ہونے والے اشعار اور امثال۔ الجَوَاز: ایک چشمہ سے دوسرے چشمہ تک کافی ہونے والا پانی جو مسافر اپنے ہمراہ لے جائے۔ الجَوْزَة: پانی کے ایک مرتبہ پینے کی مقدار جو مسافر ایک چشمہ سے دوسرے چشمہ تک لیجائے۔ الجِیزَة جمع جِیز و جِیَز: پانی کے ایک مرتبہ پینے کی مقدار۔ المَجَاز و المَجَازَة: راستہ، گزرگاہ۔ مَجَازَة النهر: پل۔

۲۔ جَازَ ـُ جَوَازًا الامرُ: جائز ہونا، درست ہونا۔ کہا جاتا ہے: جَازَ لَهُ أن یفعل کذا: اس کے لئے ایسا کرنا جائز، ممکن اور روا ہے۔ جَوَّزَ الامرَ: کو روا اور جائز ٹھہرانا۔ ـــ الحکمَ: کو جائز سمجھنا۔ جَاوَزَ الرجلَ: کو اجازت دینا۔ اَجَازَ اِجَازَةً الشیَٔ: کو جائز کرنا۔ ـــ الرجلَ: کو اجازت دینا۔ اِسْتَجَازَ استجازةً: اجازت مانگنا۔ ـــ الامرَ: کو جائز سمجھنا۔ الجائِز جمع

جَوَائِز و جُوْزَان و جِيزَان و اَجْوُز و اَجْوِزَة: مباح، روا۔الجائِزَة: جائز کا مؤنث۔الجَوَاز جمع اَجْوِزَة: امکان، پاسپورٹ، عام لوگ اسے تذکرۃ السفر یا بسابورط کہتے ہیں۔الإجازَة: اجازت، لائسنس، جامعاتی ڈگری، اصطلاح محدثین میں روایت کی اجازت لفظی یا تحریری طور پر۔المُجِيز (فا): سرپرست، یتیم کی دیکھ بھال کرنے والا یا منتظم، گارجین، غلام جس کو تجارت کی اجازت ہو۔المُجاز جسے اجازت دی گئی ہو، لائسنس یافتہ، اسی سے ہے: مُجازٌ فی الحقوق: قانون کا سند یافتہ، قانون کی ڈگری کا حامل۔مُجازٌ فی الآداب: آرٹس کی ڈگری کا حامل (بی اے، ایم اے)۔

٣۔جازَ ـُ جَوْزًا و جُوُوزًا و جَوَازًا و مَجازًا البيعُ: بیع کا پورا ہونا۔ ـُ جَوازًا عن الصيد: شکار کو پار کر کے نکل جانا۔ السهمُ اِلي الصيد: تیر کا شکار سے بچ کر نکل جانا۔جوَّزَ رايَهُ: کی رائے کو جاری اور نافذ کرنا۔اَجَازَ القاضي البيعَ: قاضی کا بیع کو نافذ کرنا۔ ـــ الرأيَ: رائے کو نافذ کرنا۔الجائِز جمع جَوَائِز و جُوْزَانِ و جِيزان و أَجْوُز و أَجْوِزَة: نافذ۔

٤۔جازَ ـُ جَوَازًا الدرهمُ: درہم کا رائج ہونا، قبول کیا جانا۔ جَوَّزَ الدَراهِمَ: درہموں کو رائج کرنا۔ تَجَوَّزَ الدراهِمَ: کھوٹے درہم قبول کر لینا۔

٥۔جَاوَزَ عن الذنب: گناہ سے درگزر کرنا۔ تَجَوَّزَ عنه: سے چشم پوشی کرنا، کو معاف کرنا۔ ـــ في الأمر: کسی معاملہ کو برداشت کرنا، سے چشم پوشی کرنا۔ تَجَاوَزَ عنه: سے چشم پوشی کرنا، کو معاف کرنا۔ الجَوَاز: رواداری۔ آپ کہتے ہیں: مِن خُلُقي الجَوَاز: میری افتاد طبع میں رواداری ہے۔

٦۔اجَازَ الشاعِرُ: شاعر کا اپنے شعر میں کسی دوسرے شاعر کے کلام میں اضافہ کو استعمال کرنا۔

٧۔اَجَازَ اجازَةً علي اسمه: کے نام پر دھبا لگانا۔

٨۔تَجَوَّزَ في الصلاة: نماز میں اختصار کرنا۔ ـــ في كذا: تھوڑی چیز پر اکتفاء کرنا۔

٩۔ تجوز في الكلام: مجاز بولنا۔ المَجاز: وہ لفظ جو اپنے معنی سے دوسرے مناسب معنی میں استعمال کیا جائے۔

١٠۔ جَوْز جمع أَجْوَازُ الشيء: چیز کا وسط اور اکثر حصہ۔ کہا جاتا ہے: قطعوا جوزَ الفلاة: انہوں نے جنگل کا بیشتر حصہ طے کیا۔ مضي جوزُ الليل: رات کا اکثر حصہ گزر گیا۔ الجَوْز واحد جَوْزَة (ن): اخروٹ کا درخت۔جوز الهند: ناریل، کھوپرا، کھوپا۔جوز الفَوْفَل او الفُوفُل (ن): چھالیہ۔جَوْزَةُ العُنق: آدمی کی گردن کے اگلے حصہ میں ابھار جو درتی ہڈی سے مرکب ہوتا ہے۔الجِيزَة جمع جِيز و جِيَز: کنارہ، گوشہ، وادی کا کنارہ۔مُجَوَّز (مو): دو نالی ہوا باجا۔المَجازَة و ارضُ مَجازَة: بہت اخروٹوں والی زمین، یعنی وہ زمین جہاں اخروٹ کے بکثرت درخت ہوں۔الجَوْزاء (فلك): آسمان کا ایک برج۔(ح): درمیان میں سفیدی والی سیاہ بکری۔

١١۔الجَوْزَل: دیکھو جزل۔

○ جازَ ـُ جَوَازًا و مَجَازًا ه: (کسی جگہ سے) گزرنا، کسی جگہ میں سفر کرنا، سے بچ نکلنا؛ (امتحان، جائزہ) پاس کرنا۔ ـــ: جائز ہونا، کی اجازت ہونا، روا ہونا، ممکن ہونا، قابل فہم ہونا، سمجھ میں آنے والی بات ہونا۔ ـــ عليه: (حیلہ، چالبازی ترکیب وغیرہ کا) کسی پر چل جانا۔جازت عليه الحيله: اس پر فریب چل گیا، وہ فریب میں آ گیا، جھانسہ میں آ گیا۔ جَوَّزَ ه: کی اجازت دینا، کو ہونے دینا، کو جائز قرار دینا، کو پسند کرنا، پسندیدگی کی نظر سے دیکھنا، کی منظوری دینا، کا اختیار دینا، کا جواز پیش کرنا۔جاوَزَ ه: کے پاس سے گزرنا، سے آگے جانا، کو عبور کرنا، کو پیچھے چھوڑنا، کی حد سے بڑھنا۔جَاوَزَ الثلاثين من العمر: وہ تیس سال سے زیادہ عمر کا ہے۔ ـــ ه: سے زیادہ ہونا، سبقت لیجانا، سے بڑھ جانا۔ ـــ عن: کو چھوڑ جانا، نظرانداز کرنا، پر کوئی توجہ نہ کرنا، کو سزا کے بغیر چھوڑ دینا، کو چھوڑ دینا، ترک کرنا، سے دست کش ہونا۔ اَجَازَ ه إلي: سے تک سفر کرنا، کو عبور کر کے کسی طرف جانا۔ ـــ ل ه: کو کوئی اجازت دینا، کو کچھ کرنے کا اختیار دینا۔ ـــ ه ه: کو کچھ کرنے کا اختیار دینا۔ ـــ ه: (فیصلہ، حکم) پر صاد کرنا، کو منظور کرنا، کی منظوری دینا، کی تصدیق کرنا، توثیق کرنا۔ ـــ ه: کو پسند کرنا، پسندیدگی کی نظر سے دیکھنا، منظور کرنا، کی منظوری دینا۔ تَجَوَّزَ: برداشت کرنا، گوارا کرنا، مصیبت میں پڑنا، مصیبت اٹھانا۔ تَجاوَزَ ه: کے پاس گزرنا، سے آگے جانا، کی حد سے بڑھنا، کو عبور کرنا، کو پیچھے چھوڑنا۔ ـــ ه/علي: سے زیادہ ہونا، سبقت لیجانا، (حد) سے بڑھنا، تجاوز کرنا۔ ـــ: بہت دور جانا، تمام حدود سے بڑھنا، تجاوز کرنا، زبردستی مداخلتیں کرنا۔ ـــ عن: کو چھوڑ جانا، نظرانداز کرنا، پر کوئی توجہ نہ دینا، کو چھوڑ دینا، ترک کرنا، سے دست کش ہونا، سے باز رہنا۔ اِجْتَازَ ه: سے گزرنا، جانا، نکل جانا، کو کاٹتے ہوئے جانا، (سرحد) عبور کرنا، (گلی) عبور کرنا، (پہاڑی سلسلہ) عبور کرنا، (ملک یا سمندر) کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک سفر کرنا، (فاصلہ) طے کرنا، (خیالات وغیرہ) کا ذہن سے گزرنا، (مصائب، بحران) کو جھیلنا، برداشت کرنا، (بحران پر) غالب آنا، قابو پانا۔اِسْتَجَازَ ه: کو جائز یا روا سمجھنا۔ ـــ: اجازت مانگنا۔جَوْز (صحراء وسیع و عریض علاقے کا دل، مرکز۔ في اَجْوازِ: میں، کے وسط میں، کے درمیان میں، کے دوران میں۔في اجوازِ الفضا: فضا میں۔جَوَاز: جواز، قابل منظوری ہونا، جائز ہونا، مباح ہونا، مناسب ہونا، درست ہونا، قابل تسلیم واقعہ، منظوری کی قابلیت، قانونیت، شریعت، شریعت پسندی، ضابطہ سے مطابقت، مباحت (سرکاری) اجازت، پرمٹ، لائسنس، حکم، اجازت، اختیار، امکان، قابل فہم ہونا، (امتحان) پاس کرنا۔جواز السفر (سفر کا) پاسپورٹ۔مَجَاز: عبور کرنا، راستہ، گزرگاہ، راہ، کسی ریاست کا تنگ راستہ جو علاقہ غیر سے ہو کر گزرتا ہو، مجاز، کنایہ، استعارہ، استعارہ بالکنایہ، تشبیہ)۔مجازی اظہار۔ مَجَازًا و علي سبيل المَجاز: استعارۃً و کنایۃً، مجازاً۔مَجَازي: مجازی، صنائع بدائع سے پُر۔ اجازة: اجازت، اختیار، منظوری، لائسنس، جامعاتی ڈگری، پرمٹ، تعطیلات، چھٹی (غیر حاضری کی)۔ اجازة الحصر: رجسٹری شدہ چیز (وہ چیز جس کے بنانے اور بیچنے کا حق محفوظ ہو یا جو کسی شخص کے ساتھ مخصوص ہو، پیٹنٹ، (patent) کی منظوری letters patent وہ شخص جس کو حکومت کی طرف سے کوئی چیز بنانے کا اختیار حاصل ہو اور اس کی نقل کرنا قابل گرفت ہو۔ اس کا اجراء۔ اجازَةٌ قُنْصُلِيَّة: کسی حکومت کا دوسرے ملک کے قونصل کو تسلیم کرنا exequatur of a consul۔ إجازه مرضيه: بیماری کی چھٹی۔ الاجازات المدرسية: سکولوں کی تعطیلات۔ غائِبٌ بالإجازة: چھٹی پر، تعطیلات منانے والا۔ مُجَاوَزَه و تجاوُز: عبور کرنا، سے بڑھنا، بنک سے زائد وصولی، فاضل وصولی، بنک سے زائد یا فاضل وصول کرنا۔ ـــ عن: سے بے پروائی، بے التفاتی، بے اعتنائی، بے توجہی، سے دست کشی، دست برداری۔ اجتياز: عبور کرنا، ایک سرے سے دوسرے سرے تک سفر کرنا نقل مکانی، سفر، مسافرت، راستہ، گزرگاہ، عبور، گزر، (فاصلہ) طے کرنا، (امتحان) پاس کرنا، (مشکلات پر) قابو پانا۔ جائز: جائز، روا، قانونی، ضابطہ کے مطابق، قابل فہم، قابل غور، قابل

ادراک، سمجھ میں آنے والی (بات)۔ جائِزَة: انعام، جزا، صلہ، معاوضہ، عوض، بدلہ، اجر، مکافات پھل، عطیہ، بخشش، اجرت کے علاوہ دیا جانے والا انعام، بیمہ کی قسط، منافع۔ جائِزَة دِراسية: وظیفہ۔ مُجاز: لائسنس یافتہ، یونیورسٹی کا سند یافتہ۔ جوز بمعنی زوج۔ جَوَّزَ: لڑکی کی شادی کرنا۔ جوز جمع اجواز بمعنی جوڑا۔ مِجْوَز: ہوا باجا دو نالیوں والا۔ مصری زَمَّار سے ملتا جلتا۔ الجَوْزاء: جوزا، مِتھن۔ جَوْز واحد جَوْزَة جمع جوزات: اخروٹ۔ جوز الطيب: جاپھلی، جائفل۔ جوزُ القَيْءِ: ایک درخت کا تخم، کچلا، فارس ماہی۔ جوز الهند، جوز هندي: ناریل، کھوپرا، جوزُ القَزّ: ریشم کے کیڑے کی ارتقائی حالت۔ جَوْزي: سخت پوست کے گری دار میوہ کا یا کے متعلق، سرخی مائل، بادامی۔

◯ جَوْزَل جمع جوازل: جوان کبوتر۔

جاس: ۱۔ جَاسَ ـُ جَوْسًا الشيءَ: کو بہت چاہنا اور بہت انہماک سے تلاش کرنا۔ ـــ ـُ جَوْسًا و جَوَسَانًا القومِ بين البيوت و الدُّوَر: لوٹ کے لئے گھروں اور مکانوں میں گھومنا۔ جَاسَى ہ: سے دشمنی کرنا۔ اِجْتَاسَ الشيءَ: کو بہت چاہنا اور انہماک سے تلاش کرنا۔ الجَوَّاس: قوم میں گھس کر فساد برپا کرنے والا، شیر۔ جَوْسَةُ الناظر: دیکھنے والی کی ٹکٹکی۔

۲۔ الجَوْسَق جمع جَوَاسِق و جَواسيق: محل، قصر (فارسی لفظ)۔

◯ جَاسَ ـُ جَوْسًا خِلالَ: میں غور سے ادھر ادھر دیکھنا، ٹوہ میں لگے رہنا، راز جوئی کرنا، چاروں طرف دیکھنا۔ ـــ ہ: کو تلاش کرنا، ڈھونڈنا، کی تفتیش کرنا، کا گہرا مطالعہ کرنا، پرخوب غور کرنا۔ اِجْتَاسَ: بمعنی جَاسَ ہ۔

◯ جَوْسَق جمع جَوَاسِق: محل، جاگیر، تعلقہ، گاؤں۔

◯ جَوَيْطَة جمع جَوَائِط: میخ، کھونٹی۔

جاش: جَاشَ ـُ جَوْشًا: رات بھر چلنا۔ تَجَوَّشَ في الارض: زمین میں داخل ہونا۔ ـــ الليلُ: رات کا کچھ حصہ گزر جانا۔ الجَوْش (مص): سینہ۔ کہا جاتا ہے: مَضَى جَوْش من الليل: رات کا شروع یا رات کا کچھ حصہ گزر گیا۔

۲۔ الجَوْشَن جمع جَوَاشِن: سینہ، زرہ۔ ـــ من الليل: رات کا وسط یا اگلا حصہ۔

جاظ: ۱۔ جَاظَ ـُ جَوْظًا و جَوَظَانًا: اکڑ اور تکبر سے چلنا۔ الجَوَّاظ: تکبر سے چلنے والا۔ الجَوَّاظَة: بمعنی الجَوَّاظ: مبالغہ کی ہے۔

۲۔ جَوَّظَ و تَجَوَّظَ: کوشش کرنا۔

۳۔ جَوَّظَ: تنگ ہونا، بے صبر ہونا۔ الجُواظ: تنگی اور بے صبری۔

۴۔ الجَوَّاظ: اجڈ، اکھڑ، بسیار خور۔

جاع: جَاعَ ـُ جَوْعًا و مَجَاعَةً: بھوکا ہونا، صفت: جَائِع و جَوْعان مؤنث: جائِعة و جَوْعَى جمع جِيَاع و جُوَّع۔ ـــ اليه: کا مشتاق ہونا۔ جَوَّعَ تَجْوِيعًا و اَجَاعَ اِجَاعَةً ہ: کو بھوکا رکھنا، کی خوراک روک دینا۔ کہا جاتا ہے: اَجَاعَ قِدرَه: اس نے اس کی ہانڈی کو نہیں بھرا۔ جائِع القِدر: خالی ہانڈی والا۔ تَجَوَّعَ: بناوٹی بھوکا بننا۔ اِسْتَجَاعَ استجاعةً: کوئی چیز سیر ہو کر نہ کھانا، ہر گھڑی کچھ نہ کچھ کھاتے رہنا۔ الجُوع و المَجاعة: بھوک۔ کہا جاتا ہے: عامُ مَجاعةٍ او مُجَوِّعةٍ: جمع مَجاوِع: بھوک کا سال۔ الجُوع الأَغْبَر: سخت بھوک۔ الجُوعُ الكَلْبيّ او الجوع البقريّ (طب): معدہ کی ایک بیماری جس کی وجہ سے انسان کھانے سے کبھی سیر نہ ہو اور اگر سیر ہو جائے تو جلد ہی اس کو پھر بھوک لگ جائے۔ الجَوْعَة قبیلہ کا خالی ہو جانا۔

◯ جَاعَ ـُ جَوْعًا: بھوکا ہونا، بھوکوں مرنا۔ جَوَّعَ ہ: کو بھوکا مارنا، کو کھانے کو نہ دینا، کو بھوکوں مارنا۔ اَجَاعَ: بمعنی جَوَّعَ۔ جَوْع: بھوک، فاقہ، فاقہ زدگی۔ مَاتَ جُوعًا: فاقوں سے مرنا۔ جَوْعان مونث جَوْعَى جمع جِيَاع: بھوکا، فاقہ دیا ہوا، فاقہ زدہ۔ مَجَاعَة جمع مجَاعات: قحط۔ جَائِع جمع جِيَاع و جُوَّع: بھوکا، فاقے دیا ہوا، فاقہ زدہ تَجْوِيع: کھانا روکنا، کھانے کو نہ دینا۔ اجاعة: کھانے کو نہ دینا، کھانا روکنا۔

جوف: ۱۔ جَوِفَ ـَ جَوَفًا: کھوکھلا ہونا۔ جَافَ ـُ جَوْفًا ہ بالطعنة: کے پیٹ میں نیزہ مارنا۔ جَافَ ہ: کو گہرا کرنا۔ جَوَّفَ ہ: کو کھوکھلا کرنا، گہرا کرنا، کے پیٹ میں جو کچھ ہو سب نکال لینا۔ اَجَافَ ہ الطعنةَ و بالطعنة: کے پیٹ میں نیزہ مارنا۔ تَجَوَّفَ: کھوکھلا ہونا۔ ـــ و اِجْتَافَ ہ: کے پیٹ میں داخل ہونا۔ کہا جاتا ہے: اِجْتَافَ الوحشي كناسَه و تجوّفه: وحشی جانور اپنے بھٹ میں گھس گیا۔ اِسْتَجَافَ و اِسْتَجْوَفَ اِسْتَجَافَةَ الشيءَ: کو کھوکھلا پانا۔ ـــ الشيءُ: کشادہ ہونا۔ الجوف (مص) جمع أَجْوَاف: پیٹ۔ ـــ من البيت: مکان کا اندرونی حصہ۔ الجَوْف (مص): کشادگی۔ الجائف (فا) مؤنث جائِفَة جمع جَوَائِف: جوف تک پہنچنے والی چیز۔ الجَائِفَة جمع جَوَائِف: پیٹ تک پہنچنے والی نیزہ کی چوٹ یا ضرب۔ الأَجْوَف مونث جوفاء جمع جُوف: کھوکھلا، وسیع کوکھ والا۔ الجَوفاء من الدلاء: بڑا ڈول۔ ـــ من القناء او الشجر: اندر سے خالی بانس کی برچھی یا درخت۔ المَجُوف: بڑے جوف والا۔ المُجَوَّف: کھوکھلا۔ رجل مُجَوَّف و اَجْوَف و مَجُوف: بزدل آدمی۔ المُسْتَجاف: وسیع جوف والا۔

۲۔ اَجَافَ الباب: دروازہ بھیڑ دینا۔

۳۔ الأَجْوَف من الأفعال: وہ فعل جس کا عین کلمہ حرف علت ہو اور واو ہو، جیسے قَالَ یا یائی ہو جیسے بَاعَ۔ (قول، بیع سے)۔

◯ جَوَّفَ ہ: کو کھوکھلا کرنا، کو کھود کر بنانا، یا کھوکھلا کر کے بنانا۔ جَوْف جمع اَجْوَاف: کھوکھلا پن، کھوہ، بڑا سوراخ، وادی، خلا، جوف، گڑھا، نشیب، اندر، مرکز، دل، پیٹ۔ في جوف: کے اندر، کے اندرونی حصہ میں، کے درمیان۔ في جوفِ الليل یا جوف الليل: آدھی رات کو۔ جَوْفِيّ: اندرونی، زیر زمین، زیر سطح، شمالی مغرب۔ مِياهٌ جوفية: زمین کے نیچے کا پانی۔ اَجْوَف مونث جَوْفاء: کھوکھلا، خالی بیکار، لاحاصل، احمقانہ، بے معنی، بے وقوف۔ تَجْوِيف جمع تَجاوِيف: کھوہ، بڑا سوراخ، خلا، جوف، گڑھا۔ مُجَوَّف: کھوکھلا، کھود کر بنایا ہوا، کھوکھلا کر کے بنایا ہوا۔

جوق: ۱۔ جَوِقَ ـَ جَوَقًا الوجهُ: منہ کا ٹیڑھا ہونا صفت: اَجْوَق و جَوِق مونث جَوْقاء جمع جوق۔ الأَجْوَق: موٹی گردن والا۔ اَجْوَقُ الفكّ: ٹیڑھے جبڑے والا۔ المُجَوَّق: ٹیڑھے جبڑوں والا۔ جَوَّقَ القومَ: لوگوں کو جمع کرنا۔ ـــ عليه: پر چلانا، شور مچانا۔ تَجوقوا: لوگوں کا جمع ہونا۔ الجَوْق جمع اَجْواق و الجَوْقَة: لوگوں کی جماعت: کہا جاتا ہے: جَوْقَةُ الملائكة و الجوقة الموسيقية: فرشتوں کی جماعت، سازندوں کا طائفہ، سنگت، بینڈ باجے والے۔

۲۔ جَوْقَلَ (اع): ہوائی جہاز کے ذریعے لوگوں اور اشیاء کو منتقل کرنا۔

◯ جَوْق جمع اَجْوَاق و جَوْقَة جمع جَوْقات: گروہ، رسالہ، تھیٹر والوں کا طائفہ، اوپیرا یا غنائی تمثیل کا ٹولہ، گرجوں میں گانے والوں کا طائفہ، سازندوں کا طائفہ۔ جوقة موسيقية: سازندے، سازندوں کا طائفہ۔ مُدِيرُ الجَوْق: سنگیت کا ہدایتکار، بینڈ ماسٹر،

چیز پر اکسانا، برانگیختہ کرنا تَحَشْحَثَ القومُ: تیار ہونا، آمادہ ہونا الحشحاث و الحُثْحُوْث: بہت جلدی کرنے والا۔

حَثَّ ۔ُ حَثًّا ہ علی: کو کچھ کرنے پر اکسانا، ترغیب دینا، مجبور کرنا، سے کا تقاضا کرنا، کو پر آمادہ کرنا، جانور کو تیز چلانا، کو ایڑ لگانا، مہمیز کرنا، تیز دوڑانا، کو کا لالچ دینا، کو کی تحریص کرنا، کو پر ابھارنا، کو پر بھڑکانا، اشتعال دینا، طیش دلانا، برانگیختہ کرنا حَثَّ خُطَاہ إلی: کی طرف قدم تیز کرنا، جلدی کرنا حَثَّ الطریقَ: جلدی کرنا، دوڑنا، جلدی جلدی قدم اٹھانا حَثَّ قَدَمَیہ: تیز قدم ہونا، دوڑنے لگنا احْتَثَّ و اِسْتَحَثَّ: بمعنی حَثَّ

حَثِیث: تیز، تیز رو، تیز رفتار، تند، چست، جلد باز، پھرتیلا حَاثَّة: ایک مادہ جو غددوں سے نکل کر خون میں شامل ہوتا ہے اور تحریک اعضاء کا باعث بنتا ہے۔ ہارمون (Harmone)

حثر: احَثِرَ ـــ حَثَرًا الجلدُ: جلد کا پھنسی دار ہونا۔ العسلُ: شہد کا خراب ہونے کے سبب دانے دار ہونا۔ صفت حَاثِر و حَثِر۔ حَثَّرَ الدواءَ: دوا کی گولیاں بنانا أحْثَرَ و تَحَثَّر النخلُ: کھجور کے درخت کا پھل لانا الحَثَر: انگور کا دانہ جو ابھی ظاہر ہی ہوا ہو۔ الحَثِر: پھنسی والا، کہا جاتا ہے طعامٌ حَثِر: بکھرا ہوا کھانا جس میں کوئی خیر نہ ہو فؤادٌ حَثِر: وہ دل جو یاد نہ رکھ سکے۔

٢۔ حَثِرَ ۔ حَثَرًا الشیُٔ: کشادہ ہونا، صفت حَثِر و حَثُر ـــ ت العینُ: آشوب چشم سے آنکھ کا متورم ہونا الحَثَر (مص): تلچھٹ۔

٣ حَثُرَبَ الماءُ: پانی کا گدلا ہونا۔ ـتِ البئرُ: کنویں کا گدلے پانی والا ہونا الحُثْرُب: گدلا پانی۔ (ن): میدانی سبزی۔

حثل: احَثِلَ ۔َ حَثَلًا: بڑے پیٹ والا ہونا۔

٢۔ أحْثَلَ تِ الأمُّ وَلَدَها: ماں کا بچے کو خراب غذا دینا۔ صفت مفعولی حُثَیل: ۔ الدهرُ فلانًا: زمانہ کا کسی کو بدحال کر دینا الحَثْل: دودھ پلانے کی خرابی، بدحالی الحِثْل: لاغر، کمزور۔

٣۔ الحُثَال و الحُثَالَة: چاول یا جو وغیرہ کا چھلکا (جو گر گیا ہو) حُثَالَةُ الدهنِ: تیل کا تلچھٹ ـــ الناس: گھٹیا رذیل لوگ الحِثْلَة: حوض میں تھوڑا بچا ہوا پانی۔

حُثَالَة: بے کار شے، تلچھٹ، ذرا سا بچا ہوا حصہ فضلہ، گاد، (مجازا)، چوکر، بھوسی، میل کچیل، پھوک، ریزے، چھانٹا ہوا پتہ، ردی، بیکار چیزیں، ٹوٹی پھوٹی چیزیں حثالةُ الحریر: ریشم کے ٹکڑے۔

حثم: حَثَمَ ۔ُ حَثْمًا الشیَٔ: کو ملنا، رگڑنا ـ له: کو دینا الحُثْمة: بند کے نزدیک پانی گرنے کی جگہ الحَثْمَة و الحَثَمَة جمع حِثام: چھوٹا ٹیلہ، ناک کا بانسہ۔

حثا: احَثَا ۔ُ حَثْوًا و حَثَی ۔ِ حَثْیًا و تَحْثاءً لهُ: کو تھوڑی سی چیز دیدینا۔

٢ حَثَا ۔ُ حَثْوًا و حَثَی ۔ِ حَثْیًا و تَحْثَاءً الترابَ: مٹی گرانا۔ الترابُ: مٹی کا گرنا، مجازًا کہا جاتا ہے حَثَا فی وجهه الرمادَ: اس نے اس کو شرمندہ و نادم کر دیا حَثَا فی وجهه الترابَ: وہ اس سے سبقت لے گیا اِسْتَحْثَوا: ایک دوسرے کے چہرے پر مٹی پھینکنا الحثاء و الحَثَی: ڈالی ہوئی مٹی، بھوسے کے ریزے الحَثَی (مص) جمع حَثَیَات: مٹی وغیرہ کا لیپ الحَثْوَاء: بہت مٹی والی زمین۔

حثی: دیکھو حثا۔

حَثَا ۔ُ حَثْوًا: کو بکھیرنا، چھڑکنا، پھیلا دینا، منتشر کرنا، پراگندہ کرنا۔

حج: احَجَّ ۔ُ حَجًّاہ: کا قصد کرنا، کہا جاتا ہے حَجَّ بنو فلان فلانًا: بنو فلاں نے فلاں کے پاس بہت آمد و رفت رکھی حججتُ فلانًا: میں فلاں کے پاس بار بار آیا گیا ـــ الاماکنَ المقدسَّةَ: مقامات مقدسہ کی زیارت کرنا صفت حَاجّ جمع حُجّاج و حَجِیج و حُجّ مونث حَاجَّة جمع حَوَاجّ۔ ـــ علیه: کے پاس آنا حَجَّجَ تَحْجِیجًا و أَحَجَّ اِحْجَاجًاہ: کو ادائیگی حج کے لئے بھیجنا اِحْتَجَّ البیتَ: بیت اللہ کی زیارت کرنا الحاج (فا): مقامات مقدسہ کی زیارت کرنے والا۔ اسم جمع ہے بمعنی الحُجَّاج: کہتے ہیں قدم الحاجُّ حتی المشاة: حاجی لوگ آ پہنچے حتی کہ پیدل چلنے والے بھی الحِجَّة: سال ذو الحِجَّة: جمع ذوات الحِجَّة: قمری سال کا آخری مہینہ جو ذی القعدہ اور محرم کے مابین واقع ہے المَحَجّ: حج کرنے کی جگہ المَحَجَّة جمع مَحَاجّ: راستہ کا بیچ (درمیانی حصہ) المَحْجُوج: مطلوب، مقصود، حج کرنے کی جگہ۔

٢۔ حَجَّ ۔ُ حَجًّا عن الامر: کسی کام سے باز رہنا، رکنا،

٣۔ حَجَّ ـــ حَجًّاہ: پر دلیل میں غالب آنا حَاجَّ حِجَاجًا و مُحَاجَّةً ہ: سے جھگڑا کرنا اور اس پر غالب آنا تَحَاجًّا تحاجًّا: آپس میں جھگڑنا۔ اِحْتَجَّ: دعوی کرنا اپنے دعوی پر دلیل لانا۔ بالشیٔ: کو دلیل یا عذر بنانا اِسْتَحَجَّ: دلیل و حجت طلب کرنا، ظاہر کرنا الحُجَّة جمع حُجَج و حِجَاج: دلیل، برہان، حجت عند العامة: کسی چیز کی رسید جو فروخت کی جائے الحِجَّة: حج کا اسم، حج کرنا۔ الحَجِیْج: دلیل سے غالب آنے والا المِحْجَاج: بہت جھگڑالو المَحْجُوج: دلیل میں مغلوب ہونے والا۔

٤۔ حَجَّ ۔ُ حَجًّا الجرحَ: زخم میں سلائی ڈال کر ٹٹولنا۔ الحَجِیج: وہ شخص جس کا زخم سلائی ڈال کر ٹٹولا جائے۔ المِحْجَاج (طب): زخم ٹٹولنے کی سلائی۔

٥ الحَجَّة: بالی، کان کی لو الحِجَّة: کان کی لو۔ الحَجَاج جمع حُجُج و اَحِجَّة و حِجَاج: ابرو کی ہڈی حَجَاجُ الشمس: آفتاب کا کنارہ

٦ حَجْحَجَ: بولنے سے رکنا ـــ بالمکان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ الرجلُ: پچھلے پاؤں لوٹنا۔

حَجَّ ۔ُ حَجًّاہ: پر دلائل، شہادت سے غالب آنا، یا اس کو دلائل سے شہادت سے شکست دینا، کو قائل کرنا، منوالینا، باور کرانا، یقین دلانا (مکہ) کی زیارت کرنا، (مکہ) کا حج کرنا حَاجَّ ہ: سے جھگڑنا، بحث کرنا، سے بحث میں اپنے نقطہ نگاہ پر زور دینا، کو قائل کرنے کی کوشش کرنا تحاجّا: ایک دوسرے کے خلاف دلیل دینا، استدلال کرنا، دلیل لانا، مباحثہ کرنا، کسی مسئلہ پر بحث یا مشورہ طلب کرنے کے لئے ملنا۔ اِحْتَجَّ ب: دلیل، عذر، اپیل وغیرہ کے طور پر کچھ پیش کرنا، تائید یا بیگناہی کے ثبوت کے طور پر کہنا یا بیان دینا کہ۔ عذر پیش کرنا ـــ ل: کی براءت کرنا، کو بیگناہ ثابت کرنا، کا جواز پیش کرنا، کی توجیہہ کرنا۔ علی: پر اعتراض کرنا، پر ناپسندیدگی کا اظہار کرنا، کے خلاف احتجاج کرنا حَجّ و حِجَّة جمع حَجّات و حِجَج: حج، مکہ کا حج، زیارت ذو الحِجَّة: اسلامی سال کا آخری مہینہ۔ حُجَّة: بحث، دلیل، بہانہ، عذر، معذرت، ثبوت، دستاویز، نوشتہ، تحریر، مستند ماخذ، مجاز، حاکم بِحُجَّةِ ان: کے بہانے، کی درخواست پر، کے عذر پر، کی حجت پر۔ حَجَاج جمع اَحِجَّة: مدار۔ مَحَجّ: (سفر کی) منزل مقصود مَحَجَّہ جمع مَحَاجّ: حج کرنے کی جگہ یا چیز مزار۔ (سفر کی) منزل مقصود، مقصد، راستہ، طریقہ، طریق کار محجة الصواب: صراط مستقیم، سیدھا راستہ مَحَجَةُ الحدید: ریل، ریلوے، ریل کی پٹڑی حِجَاج: بحث، جھگڑا، تَحَجُّج: بحث مباحثہ، مناظرہ، بحث و استدلال، عذر پیش کرنا، بہانہ، عذر یا حیلہ پیش کرنا اِحْتِجَاج جمع احتجاجات: بحث و استدلال، مناظرہ، عذر، بہانہ

-علی کے خلاف احتجاج، گلہ، شکایت، پر اعتراض۔

حجا : حَجَا - حَجْوًا بالشئ پر خوش ہونا۔ —— عنه الشئَ سے چیز کو روکنا۔ حَجِیَ - حَجًا و حَجًا و تَحَجًّا بالشئ کا بخل کرنا، پر فریفتہ ہونا۔ الحَجِی: لائق، قابل، سزاوار (آپ کہتے ہیں: هو حَجِیٌ بکذا وہ فلاں چیز کے لائق ہے، اس کا اہل ہے)۔ پناہ لینے والا، آپ کہتے ہیں: هو حَجِیٌ الیهم وہ ان کے پاس پناہ لئے ہوئے ہے۔ المَحْجَا جائے پناہ۔

حجب ۱۔ حَجَبَ ـُ حَجْبًا و حِجَابًا و حَجَّبَ ہ کو چھپانا تَحَجَّبَ و اِحْتَجَبَ چھپنا، الحِجَاب جمع حُجُب پردہ، تعویذ۔ (مو)۔ ستار کے آئینہ کو ڈھکنے والا جھومر تعویذ۔ حجاب الشمس سورج کی روشنی —— القلب دل اور پیٹ کے درمیان حائل ہونے والا پردہ۔ الحاجب جمع حَوَاجِب و حَوَاجِیب ابرو۔ حاجبُ الشمس سورج کا کنارہ، طلوع کے وقت سورج کا نظر آنے والا کنارہ۔ حَوَاجِبُ الشمس سورج کی شعاعیں۔ حاجِبَةُ الشمس: (ا ع) آنکھوں کو سورج کی شعاعوں سے بچانے والا سامان۔

۲۔ حَجَبَ ـُ حُجُبًا و حِجَابًا صدرُہُ کا سینہ تنگ ہونا۔

۳۔ حَجَبَ ـُ حَجْبًا و حِجَابًا ہ کو اندر آنے سے روکنا، کہا جاتا ہے: فلانٌ یحجب للأمیر فلاں شخص حاکم کا دربان ہے۔ —بینهما دو چیزوں کے درمیان حائل ہونا۔ حَجَّبَ ہ کو اندر آنے سے روکنا۔ اِسْتَحْجَبَ ہ: کو دربان بنانا، حاجب مقرر کرنا۔ الحِجاب جمع حُجُب دو چیزوں میں حائل ہر چیز۔ الحاجِب جمع حُجَّاب و حَجَبَة: دربان۔ الحِجابة دربان کا پیشہ۔ دربانی۔

۴۔ حَوَاجِبُ الشئ چیز کا کنارہ۔ الحاجبیّہ (ن) ایک قسم کا پودا جو معتدل ممالک میں بکثرت ہوتا ہے، اس کے پھول بڑی حد تک حشرات الارض جیسے شہد کی مکھی، مکھی وغیرہ سے مشابہ ہوتے ہیں۔

○ حَجَبَ ـُ حَجْبًا ہ علی کو سے چھپانا، کو سے ڈھکنا، کے آگے پردہ لگا دینا، کی آڑ میں کر دینا، کی سے حفاظت کرنا، کو سے الگ رکھنا، کو سے مخفی کرنا۔ —— ہ کو بے رونق یا ماند کرنا، سے آب و تاب میں بڑھ جانا، —— ہ عن: کو کیلئے نا قابل فہم بنانا، کو سے پوشیدہ رکھنا، کو سے چھپانا۔ —— بین — و بین: کے درمیان جدائی ڈالنا۔ حَجَّبَ: چھپانا، نقاب اڑھانا۔ — ها عورت کو پردہ کرانا۔ — ہ ب کو سے چھپانا، ڈھانپنا، تَحَجَّبَ عن سے چھپنا، —— نقاب اوڑھنا، منظر سے فرار ہو جانا۔ اِنْحَجَبَ نقاب اوڑھنا، برقع پہننا، چھپنا، ڈھکنا، چھپ جانا، مخفی ہونا، اِحتجب فجأة غائب ہو جانا، فضا میں تحلیل ہو جانا، نظر نہ آنا، نظر سے غائب ہو جانا، نقاب اوڑھنا، پردہ کرنا، چھپنا۔ —— عن سے پوشیدہ ہو جانا، چھپ جانا۔ —— پیچھے ہٹنا، دیکھے جانے سے بچنا۔ (اخبار، رسالہ وغیرہ) بند ہو جانا، منقطع ہو جانا۔ حجب الگ تھلگ ہونا یا کرنا، چھپانا، حفاظت کرنا، پناہ دینا، دور رکھنا۔ حِجَاب جمع حُجُب و اَحْجِبَة نقاب، چادر، شال، لمبا پردہ پردہ، عورت کا نقاب، برقع، آڑ، اوٹ، پردہ، پارٹیشن (کمروں کے درمیان پتلی دیوار)، فولڈنگ سکرین، ناکہ، روک، ڈایافرام Diaphragm، تعویذ، حاجب جمع حُجَّاب و حجبة دربان، حاجب، اردلی، چپڑاسی، حاجب الهواء سربند، بند منہ کا، ہوابند حاجب: چھپانے والا، حفاظت کرنے والا، آڑ میں کرنے والا۔

حجر ۱۔ حَجَرَ ـُ ہ حَجْرًا و حَجَرانًا (بتثلیث الحاء فی المصدرین): کو روکنا — علیه القاضیُ: قاضی کا کسی کو اپنے مالی تصرفات سے روک دینا۔ حَجَّرًا و مَحْجَرًا علیه الامرَ پر کوئی امر حرام کرنا، ناجائز ٹھہرانا۔ تَحَجَّرَ علی فلان: کو محروم کرنا، کو تنگ کرنا، کہا جاتا ہے۔ تَحَجَّرَ ما وسّعه اللهُ جس چیز میں اللہ تعالیٰ نے اس کو فراخی دی تھی اس کو اپنی جان کیلئے تنگ کر لیا۔ اِحْتَجَرا لشئَ: کو اپنی گود میں رکھنا، لینا، —— به کی پناہ لینا۔ الحُجْر ممانعت، دفع رکاوٹ، کہا جاتا ہے۔ حُجْرًا له وہ دفع ہو۔ حُجْرتا العسکر (ا ع): لشکر کے بازو، میمنہ، میسرہ۔ الحَجْر (مص) مطلقاً رکاوٹ۔ —— و الحُجْر و الحِجْر حرام (کہا جاتا ہے: هذا حجرٌ علیك یہ تم پر حرام ہے)۔ گو کہا جاتا ہے: نشأفلان فی حجر فلان: فلاں فلاں کی گود یا حفاظت میں پلا بڑھا۔ الحِجْر جمع حُجُور حُجُورَة و اَحْجار: عقل، گھوڑی، اَحْجَارُ الخیل: وہ عمدہ گھوڑے جو نسل بڑھانے کے لئے رکھے جائیں۔ (مفرد غیر مستعمل ہے) الحَاجِر (فا) صحراء میں حاجیوں کے اترنے کی جگہ —— والحاجُور: پانی کو روکنے والا دریا کا پشتہ۔ المَحْجَر: حفاظت کی جگہ۔ اسی سے ہے۔ المحجر الصحّیّ: وہ جگہ جہاں وبائی امراض میں مبتلا لوگ حفاظت و نگرانی میں رکھے جاتے ہیں تا کہ دوسرے تندرست لوگ وبا کا شکار نہ ہوں۔ گاؤں کا ارد گرد جیسے باغ جہاں چرنا منع ہو۔ المَحْجِر و المِحْجَر جمع مَحَاجِر باغیچہ۔

۲۔ حَجَرَ الطینُ مٹی کا سخت اور پتھر کے مانند ہونا۔ تَحَجَّرَ و اِسْتَحْجَرَ پتھر جیسا ہونا۔ الحَجَر جمع اَحْجَار و حِجَار و حِجارَة و اَحْجُرُ پتھر، کہا جاتا ہے: اَلْقَمَهُ الحَجَرَ: اس نے اسے مسکت اور دندان شکن جواب سے خاموش کر دیا۔ کہا جاتا ہے۔ اهل الحَجَر و المَدَر دیہاتی لوگ الحَجَران چاندی اور سونا الحَجِر و الحَجِیر بہت پتھروں والی جگہ۔

۳۔ حَجَّرَ القمرُ چاند کا ہالہ والا ہونا۔
اَحْجَرَہ: کو ڈھانپنا، چھپانا، اِحْتَجَرَ حجرہ بنانا۔ تَحَجَّرَ و اِسْتَحْجَرَ الرجلُ حجرہ بنانا۔ الحَجْر من العین: آنکھ کا خانہ الحُجُر ناخن کے گرد کا گوشت۔ المَحْجَر و المِحْجَر جمع مَحَاجِر من العین: آنکھ کا خانہ۔ الحُجْرَ جمع حُجَر و حُجُرات و حَجَرات و حُجْرات: کمرہ۔

۴۔ اِسْتَحْجَرَ علیه کی جرأت کرنا۔

۵۔ الحاجز جمع حُجْران بلند زمین جس کا درمیانی حصہ نشیبی ہو۔ الحُجْرَة جمع حُجَر و حُجُرات و حُجَرات و حُجْرات: کنارہ، الحَجْرَ جمع حُجْر و حَجَرات و حَوَاجر: کنارہ، کہا جاتا ہے۔ اِنْتَشَرَتْ حَجْرَتُهُ اس کا مال بہت ہو گیا۔

○ حَجَرَ ـُ حَجْرًا و حِجْرًا و حُجْرًا و حِجرانًا و حُجرانًا علی: کو تک رسائی نہ کرنے دینا۔ ہ / علی: کو روکنا، باز رکھنا، کی راہ میں حائل ہونا، —— ہ علی: کی پر ممانعت کرنا، سے کو محروم کرنا۔ —— علی ہ کو کچھ کرنے سے روکنا، منع کرنا۔ —— علی کو زیر سرپرستی رکھنا، کو قانونی طور پر نا اہل قرار دینا، حَجْر: پابندی، روک تھام، باز رکھنا، روک، رکاوٹ، تعرض، سدراہ ہونا، حائل ہونا، بندش، ( — علی: کو مختصر کرنا، کم کرنا) روکنا، بند کرنا، محروم کرنا، اخراج، ممانعت، گوشہ نشینی، حدود کے اندر رکھنا۔ روک رکھنا، احتیاطی بندش، امتناع، تنسیخ، استرداد، — علی: کسی شخص کی قانونی اہلیت کی تنسیخ یا حد بندی (بندش) حجر صحی: قرنطینہ (امراض وبائی کے لئے جبری قیام) طبی قید، حجر بروکا ہوا، منع کیا ہوا، باز رکھا ہوا، ممنوع قرار دیا ہوا، گود، آغوش، دامن (جمع احجار و حُجُور و حُجُورة): گھوڑی، حُجْرَ جمع حُجَرات: کمرہ، سیل (Cell) (ریل گاڑی کا) کمپارٹمنٹ، کوٹھڑی، چوبارہ، خوابگاہ، حجرہ، ایوان۔ حُجْرَةُ الانتظار: انتظارگاہ، حجرةُ النوم بیڈ روم، خوابگاہ۔ الحجرة الفلاحیة: ایوان زراعت۔ مَحْجَر جمع مَحَاجِر:

فوجی، ہسپتال، بیماروں کے رہنے کی عمارت۔ جیل، قید خانہ کال کوٹھری۔مَحجرٌ صحيّ: قرنطینہ، قرنطینہ کا مرکز۔مَحْجر و مِحْجَر و مَحْجَر جمع مَحَاجِر و محجر العين: حلقہ چشم۔تحْجير: ممانعت، پابندی، امتناع مَحْجُور جمع مَحَاجِير (اور مَحْجُور عليه): زیرسرپرستی رکھا ہوا، نابالغ، صغیر سن، وارڈ نگرانی۔حَجَّر ہ: کو پتھر بنا دینا، پتھر میں تبدیل کر دینا، کو پتھر جیسا سخت کر دینا۔تَحَجَّرَ: پتھر میں تبدیل ہو جانا، پتھر ہو جانا۔حَجَر جمع أحْجَار و حِجَارَة و حِجَار: پتھر۔وزن۔الحجر الاساسيّ: بنیادی پتھر۔ بنیادی چیز۔ نیو کی اینٹ، وضع الحجر الاساسي: نیو کی اینٹ رکھنا۔حجر البَلاط: پتھر کی سل، فرش کا پتھر۔حجر جهنم: قمری تیزاب، شورے کا تیزاب۔حجر الجير: چونے کا پتھر۔الحجر السُّمَّاقي یا حجر السُّمَّاقي: ایک قسم کی سخت سرخ چٹان جو سرخ و سفید بلوروں پر مشتمل ہوتی ہے اور انہیں صیقل کر کے زیورات بنائے جا سکتے ہیں۔الحجر الأسود: (کعبہ کا) سیاہ پتھر۔حجر العَثْرَة: رکاوٹ، سنگ راہ۔حجر القمر: کہریا مٹی، حجر كريم اور حجر ثمين: قیمتی پتھر، گوہر۔طبع على الحجر: پتھر کا چھاپا، پتھر پر لکھ کر چھاپنا۔طباعة الحجر: پتھر کی چھپائی یا طباعت۔حَجَرِي: پتھر کا، پتھر کے متعلق۔العصر الحجري: پتھر کا زمانہ۔العصر الحجري الحديث: پتھر کے زمانہ کا آخری دور۔العصر الحجري القديم: پتھر کے زمانہ کا قدیم دور۔حَجِر: پتھریلا، پتھر بنا ہوا۔حَجَّار: پتھروں سے عمارت بنانے والا، معمار، پتھر کاٹنے والا۔مَحْجَر جمع مَحَاجِر: پتھر کی کان۔تحجير: پتھر کر دینا، کان سے پتھر نکالنا۔تَحَجُّر: پتھر ہو جانا۔مُتَحَجِّر: پتھر بنا ہوا، مُسْتَحْجِر: پتھر بنا ہوا۔

حجز: ۱۔حَجَزَ ـِ حَجْزًا و حِجَازَةً بينهما: کے درمیان میں آنا، فاصلہ کرنا۔ہ: کو منع کرنا، روکنا، دور کرنا۔عليه المالَ والعقارَ: کے مال یا جائیداد کو دعوی کی بنا پر روک لینا۔حَاجَزَهٗ: ایک دوسرے کو منع کرنا۔أحْجَزَ و انْحَجَزَ: ملک حجاز میں آنا۔تَحَاجَزُوا: ایک دوسرے کو منع کرنا، روکنا، دفع کرنا۔اِنْحَجَزَ: رکنا۔اس کی مثال یہ ہے: حجزه فانحجز: اس نے اس کو روکا تو وہ رک گیا۔احتجز به: سے محفوظ ہونا، باز رہنا۔الرجلُ: ملک حجاز میں آنا۔الحِجز: پاک دامن، پاک۔ والحُجز: قبیلہ۔الحَاجِز جمع حَجَزَة: روکنے اور حائل ہونے والا۔

تلوار کی دھار، برزخ، رکاوٹ۔ الناري (اع): بموں کی باڑھ، گولیوں کی باڑھ۔ الحراري: ہوائی جہاز کی ہوائی طبقوں سے رگڑ سے پیدا ہونے والی گرمی یا حرارت۔الحِجاز: جزیرہ عرب میں معروف ملک جو تہامہ اور نجد کے درمیان حائل ہے۔ (مو): گانے کا ایک سُر۔

۲۔اِحْتَجَزَ الشيءُ: جمع ہونا، اکٹھا ہونا۔

۳۔اِحْتَجَزَ الشيءَ: کو گود میں اٹھانا اور گھیرنا۔ بالإزار: ازار کمر پر باندھنا۔الحُجْزَة جمع حُجَز و حُجُزَات و حُجَزَات و حُجْزَات: آزار باندھنے کی جگہ، نیفہ۔ في المجاز: کسی شئے کو تھامے رہنا، تمسک، کہا جاتا ہے فلانٌ طيّب الحُجْزَة: فلاں پاکدامن ہے۔شديد الحجزة: بڑا صابر۔هذا كلام آخذ بعضه بحُجَزَةِ بعض: اس کلام کا ایک حصہ دوسرے حصہ سے مربوط و منسلک ہے۔الحِجاز: کمربند۔ اونٹ کو باندھنے کی رسی۔المُحْتَجَز: آزار باندھنے کی جگہ۔

۴۔الحِجْز و الحُجْز: اصل، کنارہ۔الحاجز جمع حَجَزَة ظالم۔

○ حَجَزَ ـُ حَجْزًا ہ عن: کو سے روکے رکھنا، کو سے منع کرنا، روکنا، کی راہ میں حائل ہونا، کو سے روک رکھنا، باز رکھنا۔ بين: دو چیزوں کو الگ کرنا۔ ہ/ على: کو ضبط کرنا، کو الگ کرنا، علیحدہ کرنا، کو قرق کرنا، باڑے میں بند کرنا، پر قبضہ کرنا، کو زبردستی لے لینا۔ ہ: کو بحق سرکار ضبط کرنا، کی حفاظت کرنا، کو ریزرو کرنا، (جیسے نشست ریزرو کرنا)۔ بلاک کرنا، بند کرنا، روکنا، منفصل کرنا، الگ کرنا، جدا کرنا، علیحدہ کرنا، الگ تھلگ کرنا، گرفتار کرنا، نظربند کرنا، قید کرنا، حد کے اندر رکھنا، الگ رکھنا، تنہائی میں رکھنا، ناقابل گزر بنانا، ناقابل رسائی بنانا، پہنچ سے باہر رکھنا، ناقابل حصول بنانا۔حَجْز: قابو میں رکھنا، روکنا، پابندی، قید، قید و بند، الگ تھلگ کرنا، حدود کے اندر رکھنا، تنہائی، علیحدگی، جدائی، گرفتاری، نظربندی، گرفت، ضبطی، قرقی (سیٹوں کی) ریزرویشن۔ على: کی ضبطی، قرقی حجز الحرية: آزادی کی موقوفی، غیرقانونی گرفتاری، قید، حراست یا روک، ناجائز تشدد، سختی، جبر، حبس، جبر اکراہ۔القى الحجز على: کو بحق سرکار ضبط کر لینا۔الحجاز: حجاز، مغربی عرب، بحر قلزم کے ساحل پر واقعہ علاقہ۔حِجازي: حجاز کے متعلق (جمع حجازيون) حجاز کا باشندہ۔حَاجز و حَاجِزَة جمع حواجز: رکاوٹ، روک، اڑچن، سد راہ ہونا، درمیانی

دیوار، اوٹ، آڑ، ٹٹی، پردہ، چلمن، بلاک، ناکہ بندی، روڈ بلاک، جنگلا، تار کا احاطہ، فصیل، پھاٹک، باڑ، کٹھرا، جنگلے یا کٹہرے کے چھوٹے ستونوں کا سلسلہ، کچا پشتہ، عارضی روک، کچی مورچہ بندی۔الحجاب الحاجز: ڈایافرام Diaphragm پردہ یا جھلی۔ پردہ شکم، اعضائے رئیسہ اور معدہ کے بیچ کا پردہ۔حاجزُ الأمواج: لہرتوڑ۔ بند۔ پشتہ (لہروں کو روکنے اور ان کا زور توڑنے کیلئے) الحواجز القُمْرُقِيَّة (الجُمْرُكية): کسٹمز کی رکاوٹیں۔حاجزة الصواعق: برق ربا (lightning rod) مُوَظَّفٌ حاجِز: قرقی والا، بیلف bailiff۔

حجف: حَاجَفَ مُحَاجَفَةً ہ: کا مقابلہ کرنا، کو ہٹانا، اِنْحَجَفَ: التجا کرنا، زاری کرنا۔احْتَجَفَ ہ: کو چننا، منتخب کرنا۔ الشيءَ: کو قبضہ میں لینا، حاصل کرنا۔ نفسه عن كذا: خود کو سے ہٹانا، باز رکھنا۔الحَجَفَة جمع حَجَف: لکڑی کے بغیر چمڑے کی بنی ہوئی ڈھال۔ سینہ۔الحَجيف: پیٹ کی گڑگڑاہٹ۔

○ مُحَاجَفَة: یک تھنی باڑ۔اِحْجاف بمعنی اِجحاف۔

حجل: ۱۔حَجَلَ ـُ حُجُولًا و حَوْجَلَ و حَجَّلَت العينُ: آنکھ کا اندر کو دھنس جانا۔

۲۔ حَجَلَ ـِ حَجْلًا و حَجَلَانًا: ایک پاؤں اٹھا کر دوسرے پر چلنا۔

۳۔ حَجَلَ ـُ حَجْلًا و حَجَلَانًا البعيرَ: اونٹ کو باندھنا۔المُقَيَّدُ: مقید کا دونوں پاؤں سے کودنا۔حَجَلَ المُقَيَّدُ: مقید کا دونوں پاؤں سے کودنا۔الحَجْل و الحِجْل و الحِجِل جمع أحْجال و حُجُول: بیڑی۔

۴۔ حُجِلَ حَجْلًا بينهما: دونوں کے درمیان حائل ہونا۔

۵۔ حَجَّلَ الرجلُ أمرَهُ: اپنے کام کو مشہور کرنا۔المُحَجَّل: مشہور، کہا جاتا ہے۔امرٌ أغرُّ مُحَجَّل: بہت مشہور بات۔

۶۔حَجَّلَ العروس: دلہن کے لئے کمرہ آراستہ کرنا، دلہن کو آراستہ کمرہ میں داخل کرنا۔الحَجَلة جمع حجال و حَجَل: مکان کے اندر دلہن کے لئے ڈالا ہوا پردہ، دلہن کے لئے آراستہ کیا ہوا کمرا۔ربّاتُ الحِجَال: عورتیں، عرب کہتے ہیں: الحُجُول لِرَبّات الحجال: پازیب عورتوں کے لئے ہے۔

۷۔ حَجَّلَتِ المرأةُ بنانها: عورت کا مہندی لگانا۔

۸۔ حُجِّلَتِ المرأةُ: عورت کو پازیب پہنایا جانا۔الحَجْل والحِجْل والحِجِل جمع أحْجَال و

حُجُول: پازیب۔

۹۔ حُجِّلَ و تَحَجَّلَ الفرسُ: گھوڑے کا سفید ٹانگوں والا ہونا۔ صفت مُحَجَّل و مَحْجُول: اگر تین ٹانگوں سے سفید ہو تو وہ حَجِيل کہلاتا ہے۔ الحَجْل و الحِجْل و الحِجِل جمع اَحْجَال و حُجُول و التحجيل: گھوڑے کے ٹانگ میں سفیدی المُحَجَّل من الخيل: سفید ٹانگوں والا گھوڑا کہا جاتا ہے۔ يوم مُحَجَّل: مسرت وخوشی سے روشن دن۔

۱۰۔ الحَجَل واحد حَجَلَة جمع حِجْلان و حَجْلَى (ح): چکور۔ الحَوْجَلة و الحَوْجَلَّة جمع حَوَاجِل و حَوَاجِيل: شیشی۔ الحُجَيْلاء: پانی جس پر دھوپ نہ پڑتی ہو۔

○ حَجَلَ ـِ حَجْلًا و حَجَلانًا: اچھلنا، کودنا، چھلانگ لگانا، اچھل کر کود جانا، ایک پاؤں پر کودنا، جانور کا کودنا، اچکنا، رسی سے کودنا، اچھل کود کرنا۔ حَجْل و حِجْل جمع حُجُول و اَحْجال: پائل، پازیب، حَجَل اسم جنس واحد حَجَلَة جمع حِجْلان و حِجْلَى: تیتر، دراج، چکور، پہاڑی تیتر یا چکور، پہاڑی بٹیر، لوا، بھڑ تیتر، حَجَلَة جمع حِجال: پردہ والا چھتر یا خوابگاہ (دلہن کے لئے)۔ لعبة الحَجَلة: بچوں کا کھیل جس میں ایک پاؤں پر چل کر ٹھیکری کو آگے بڑھاتے ہیں۔

۰ مُحَجَّل (عورت) جس نے پازیب پہنے ہوں سفید ٹانگوں والا (گھوڑا)، چمکدار، روشن، تاباں، تابندہ، فروزاں، بیمثال، منفرد، یکتا، غیر معمولی (خصوصاً اغر محجل کے جزو جملہ میں)۔

حجم: ۱۔ حَجَمَ ـُ حَجْمًا الحَجَّامُ المريضَ: حجام کا بیمار کے پچھنے لگانا۔ اِحْتَجَمَ: پچھنے لگوانا۔ الحَاجِم جمع حُجَّام و حَجَمَة و الحَجَّام: پچھنے لگانے والا۔ الحِجَامَة: پچھنے لگانا۔ المِحْجَم و المِحْجَمَة جمع مَحَاجِم: پچھنے لگانے کا اوزار، سینگی۔ المَحْجَم جمع مَحَاجِم: جسم میں پچھنے لگانے کی جگہ۔

۲۔ حَجَمَ ـُ حَجْمًا ه عن الشئ: کو سے روکنا، باز رکھنا۔ ـ البعيرَ: اونٹ کے منہ پر جالی چڑھانا جب وہ جوش میں آئے۔ طرفَهُ عنه: کی طرف سے نگاہ پھیر لینا۔ اَحْجَمَ عن الشئ: سے رکنا، ڈر کر سے پیچھے ہٹنا۔ الحِجام: اونٹ کے منہ پر لگانے کی جالی تا کہ وہ کاٹ نہ سکے۔ المِحجام: خوف کی وجہ سے پیچھے ہٹنے والا۔

۳۔ حَجَمَ ـِ حَجْمًا تِ الحيَّةُ: سانپ کا ڈسنا۔

۴۔ حَجَمَ ـِ حَجْمًا الصبيُّ ثَدْيَ اُمِّهِ: بچہ کا اپنی ماں کی چھاتی کو چوسنا۔ احجمت المرأةُ للمولود: ماں کا بچے کو پہلی دفعہ دودھ پلانا۔

۵۔ حَجَمَ ـُ حَجْمًا و احجمَ الثديُ: پستان کا ابھرنا، بلند ہونا۔ الحَجْم (مص) جمع حُجُوم: جسم کی مقدار۔ وہ ابھار جو ہاتھ کے پھیرنے سے معلوم ہو۔ المَحْجُوم: جسیم۔

○ أَحْجَمَ عن: سے ڈر کر پیچھے ہٹنا، دیکھنا، دبنا، سے باز رہنا، رکنا، احتراز کرنا، اجتناب کرنا، کونہ کرنا، پیچھے ہٹنا، پسپا ہونا، حَجْم جمع حُجُوم و اَحْجَام: زیادہ مقدار، حجم، سائز، توپ کے اندرونی قطر کی نالی۔ كبيرُ الحجم: ضخیم، کافی بڑا، حَجَّام: سینگی لگانے والا، پچھنے لگانے والا۔ حِجَامَة: سینگی لگانا، پچھنے لگانا۔ سینگی یا پچھنے لگانے کا فن، پچھنا۔ مِحْجَم و مِحْجَمَة جمع مَحَاجِم: سینگی۔ اِحْجَام: باز رہنا، احتراز کرنا، پابندی، علیحدگی، کم آمیزی، پیچھے رہنا، الگ تھلگ رہنا۔

حجن: ۱۔ حَجَنَ ـُ حَجْنًا العودَ: لکڑی کو موڑنا، ٹیڑھا کرنا۔ ـــ واحْتَجَنَ الشئَ: کو کانٹے سے کھینچنا۔ حَجَّنَ العودَ: لکڑی کو موڑنا، ٹیڑھا کرنا۔ تَحَجَّنَ العودُ: لکڑی کا مڑنا، ٹیڑھا ہونا۔ الحَجَن والحُجْنَة: ٹیڑھا پن، کجی۔ الأحْجَن مونث حَجْنَاء جمع حُجْن: ٹیڑھا، کہا جاتا ہے: صقر احجنُ المخالب: ٹیڑھے چنگل والا شکرا۔ المِحْجَن و المِحْجَنة: ٹیڑھے سر کا ڈنڈا۔ کھونٹی پر مڑے ہوئے سر والی چیز مِحْجَنُ الطائر: چونچ (پرندہ کی)۔

۲۔ حَجَنَ ـُ حَجْنًا بالدارِ: گھر میں اقامت کرنا۔

۳۔ حَجِنَ ـَ حَجَنًا عليه وبه: سے کنجوسی کرنا، بخل کرنا۔ اِحْتَجَنَ المالَ: مال کو اکٹھا کرنا، پراگندہ مال کو اکٹھا کر کے درست کرنا۔ اِحْتَجَنَ عليه: کو روکنا۔ الحُجْنَة: جمع کی ہوئی اور مخصوص کی ہوئی چیز۔ مِحْجَنُ مالٍ: اونٹوں کا اچھا منتظم۔

۴۔ الحَجُون: ست، کاہل، کہتے ہیں، سرنا عقبةً حَجُونًا: ہم مسافت والی گھاٹی پر چلے۔

○ حَجَنَ ـِ حَجْنًا ه: کو موڑنا، ٹیڑھا کرنا، اِحْتَجَنَ ه: کو چھیننا، جھپٹنا، پر جھپٹا مارنا، ہاتھ مارنا، کو ہتھیانا، ہتھیانا، زبردستی چھیننا، اَحْجَن: ٹیڑھا، مڑا ہوا۔ مِحْجَن جمع مَحَاجِن: لاٹھی جس کا سرا مڑا ہوا ہو، لاٹ پادری کا عصا، کانٹا، آنکڑا، کھونٹی، درانتی، ہک۔

حجا: ۱۔ حَجَا ـُ حَجْوًا: ٹھہرنا۔

۲۔ حَجَا ـُ حَجْوًا ه: کا قصد کرنا، پر اعتماد کرنا ـــ بالمكان: کسی جگہ میں اقامت کرنا۔ حَجِيَ ـَ حَجًى به: سے وابستہ رہنا، پر فریفتہ ہونا۔ تَحَجَّى به: پر فریفتہ ہو کر اس سے وابستہ رہنا۔ ـــ الشئ: کو ارادۃً کرنا۔ بالمكان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ کہا جاتا ہے تَحَجَّيتُكم الى هذا المكان: میں اس جگہ تک پہنچنے میں تم سے آگے رہا اور تم سے پہلے وہاں جم گیا۔ الحَجَا جمع اَحْجَاء: پناہ گاہ۔ پناہ کی جگہ۔

۳۔ حَجَا ـُ حَجْوًا السِرَّ: بھید کی حفاظت کرنا۔ بالشئ: کی کنجوسی کرنا، بخل کرنا۔ ـ ہ: کو روکنا منع کرنا اِحْتَجَى الشئَ: کو چھپانا۔

۴۔ حَجَا ـُ حَجْوًا به خيرًا: کے بارے میں اچھا خیال کرنا۔ ـــ الامرَ: کا محض گمان پر دعوی کرنا اور یقین نہ رکھنا۔ حاجَى مُحَاجَاةً ه: کو پہیلیاں پیش کرنا۔ پر سمجھ یا عقل میں غالب آنا۔ تَحَاجَوْا: آپس میں پہیلیوں کا تبادلہ کرنا ایک دوسرے سے پہیلیاں بیان کرنا۔ ـــ الحِجَى جمع اَحْجَاء: عقل، سمجھ، کہا جاتا ہے۔ حَاجيتُهُ فَحَجَوْتُهُ: میں نے اس سے عقل وسمجھ میں مقابلہ کیا اور غالب آیا۔ الأُحْجِيَّة جمع اَحَاجِي و اَحَاجٍ: پہیلی، چیستان۔ الأَحَاجِيّ: معمی، پیچیدہ بات۔ كلمة مُحْجِيَة و مُحْجِيَة: کلمہ جس کے الفاظ ظاہری معنی کے مخالف ہوں۔

۵۔ حجا ـُ القومَ: کو بدلہ دینا۔

۶۔ اَحْجَى اِحْجَاءً ه بكذا: کو کا اہل، لائق بنانا کہا جاتا ہے۔ ما أَحْجَاهُ بكذا: وہ اس کا کس قدر لائق و سزاوار ہے۔ الحَجِي والحَجِيّ: مستحق، لائق، مَحْجَاة: لائق، سزاوار۔ کہا جاتا ہے۔ انه لَمَحجاة أن يفعل كذا: وہ ایسا کرنے کا مستحق ہے۔ وہ ایسا کرنے کے لائق ہے۔ وہ اس بات کا سزاوار ہے کہ ایسا کرے۔

۷۔ الحجا جمع اَحْجَاء: زمین کا ابھرا ہوا اٹھا ہوا حصہ۔ وادی کا موڑ۔ حجا الشئ: چیز کا کنارہ الحجا جمع اَحْجَاء: کنارہ، گوشہ۔ الحَجَاة جمع حَجًا: بارش کے قطروں سے پیدا ہونے والا بلبلہ۔

حجی: دیکھو حجا

○ حجا به خيرًا: کے متعلق اچھی رائے رکھنا۔ حَاجَى ه: کو پہیلی پیش کرنا، سے پہیلیوں میں بات کرنا، رمز آمیز ہونا، پیچیدہ ہونا۔ حِجِى و حجا جمع اَحْجَاء: سمجھ، ذہانت، عقل، فہم، فراست، دماغ، نکتہ رسی، بصیرت، ادراک، فہم، زیرکی، ذکا، دقیقہ رسی، ہوشمندی، حَجِيّ ب: کے لئے مناسب، موزوں، کے شایان۔ اَحْجَى: زیادہ مناسب، زیادہ موزوں،

زیادہ درست، زیادہ صحیح، بہتر۔ أُحْجِيَة جمع أَحَاجِي و اَحَاج: پہیلی، چیستان، معما، عقدہ۔

حدّ: ۱۔ حَدَّ ـُ حَدًّا و حَدَدًا الدارَ: گھر کیلئے حد مقرر کرنا۔ ـ الشيءَ عن الشيءِ: چیز کو چیز سے جدا کرنا، ممیز کرنا۔ حَدَّدَ الارضَ: زمین کی حدود قائم کرنا۔ ـ الامرَ: کو معلوم کرانا۔ کی تعریف کرنا۔ حادیتُ ارضُه ارضی: اس کی زمین میری زمین کے متصل ہے۔ الحَدّ (مص) جمع حُدُود: دو چیزوں کے درمیان کی روک (آپ کہتے ہیں: دارُہ حدُّ داری: اس کا گھر میرے گھر کے پڑوس میں ہے) چیز کی انتہا۔ حدّ الشيء: کسی چیز کی جامع ومانع تعریف۔ الحَدِید: پڑوسی۔ کہا جاتا ہے۔ هو حدیدی: وہ میرا پڑوسی ہے۔ داری حدیدةُ دارہ: میرا گھر اس کے پڑوس میں ہے۔ المحدود: حدود مقرر کردہ۔

۲۔ حَدَّ ـُ حَدًّا و حَدَدًا، اللّٰهُ عَنَّا الشرَّ: اللہ نے برائی کو روک کر ہم سے دور کر دیا۔ ـ المذنبَ: گنہگار پر حد لگانا، اس کو عبرتناک سزا دینا۔ الحَدّ جمع حُدُود: سزا۔ الحَدَد (مص): ممنوع کہا جاتا ہے۔ هذا امرٌ حَدَدٌ: یہ کام ممنوع ہے اس کو کرنا جائز نہیں۔ دونَ هذا حَدَدٌ: اس کے ورے ممانعت ہے۔ هذا خبر حَدَدٌ: یہ خبر جھوٹی اور بے بنیاد ہے۔ حَدَدًا ان یکون هذا: خدا نہ کرے کہ ایسا ہو۔ حدودُ اللّٰه: اللہ کی اطاعت اور شرعی احکام۔ المَحْدُود: خیر یا شر سے روکا ہوا۔ محروم۔ الحَدّاد: دربان، یا داروغہ جیل۔

۳۔ حَدَّ ـُ حَدًّا وحَدَّدَ و اَحَدَّ السکینَ: چھری کو تیز کرنا۔ حَدَّ ـِ حِدَّةً و احْتَدَّت السکینُ: چھری کا تیز ہونا۔ اِسْتَحَدَّ: دھار تیز کرنا۔ الحَدُّ من السیف: تلوار کی دھار۔ الحُدَاد جمع اَحِدَّة: قاطع، کہا جاتا ہے۔ سکین حُدَاد: تیز کاٹنے والی چھری۔ الحَدِید جمع اِحِدَّاء و حِدَاد: تیز کاٹنے والا۔ کہا جاتا ہے سیف حَدِیدٌ: تیز کاٹنے والی تلوار۔ شمشیر برّاں (ك): لوہا۔ سخت لوہا مذکر اور نرم مونث کہلاتا ہے۔ الحَدِیدَة جمع حَدَائِد و حَدِیدَات و جمع الجمع حَدَائِدات: لوہے کا ٹکڑا۔ حَدِیدَة الحرث: ہل کی پھالی، ہل کا پھل۔ الحَدَّاد: لوہار۔ لوہا بیچنے والا۔ الحِدَادة: لوہار کا پیشہ۔

۴۔ حَدَّ ـ حَدًّا وحَدَدًا وحِدَّةً علیه: پر غصہ ہونا، غضبناک ہونا۔ حَدَّدَ علیه: پر غصہ ہونا، غضبناک ہونا۔ حَادَّہ: سے دشمنی رکھنا، پر غضبناک ہونا۔ تَحَادًّا: ایک دوسرے سے ناراض ہونا، باہم غضبناک ہونا، اِحْتَدَّ: قوی ہونا، شدید ہونا، سخت ہونا۔ ـ علیه: پر غصہ ہونا، غضبناک ہونا۔ الحَدُّ من الانسان: انسان پر طاری ہونے والی غضبناکی کی کیفیت، شجاعت قوت۔ ـ من الشراب: شراب کا جوش۔ ـ من کل شیءٍ: تیزی۔ الحُدَاد جمع اَحِدَّة: تیزی والا۔ کہا جاتا ہے۔ رَجلٌ حُدَادٌ: تیزی والا آدمی۔ رَجلٌ حدید: تیز فہم یا تیز مزاج آدمی۔

۵۔ حَدَّ ـُ حَدًّا وحِدادًا: میت پر سوگ میں سیاہ کپڑے پہننا۔ ـ ت المراۃُ: عورت کا اپنے شوہر کی موت پر زیب و زینت ترک کر کے سیاہ کپڑے پہننا۔ سوگ منانا، صفت حاد جمع حَواد: اَحَدَّت المراۃُ: عورت کا خاوند کے غم میں سوگ منانا صفت: مُحِدّ و مُحِدَّة، الحِداد: سیاہ ماتمی لباس۔ ہم کہتے ہیں لَبِس الحِدادَ: اس نے سیاہ ماتمی لباس پہنا۔ ترك الحداد: اس نے سیاہ ماتمی لباس ترک کر دیا۔

۶۔ حَدَّدَ الیه وله: کا قصد کرنا۔ الحُداد: انتہائی حد، کوشش، کہا جاتا ہے۔ حُدادُك أن تفعل كذا: تمہاری انتہائی کوشش یہ ہے کہ ایسا کرو۔

۷۔ حَدَّدَ الزرعُ: بارش کی تاخیر کی وجہ سے کھیتی کا دیر سے اگنا۔

۸۔ اَحَدَّ الیه النظرَ: کو تیز نظر سے دیکھنا۔ گھورنا۔ الحادّ: تیز ہم کہتے ہیں نظرٌ حادٌ: تیز نظر۔

۹۔ تَحَدَّدَ بهم: کو مشتعل کرنا، سے جھگڑا کرنا، دنگا کرنا۔

○ حَدَّ ـُ حَدًّا ہ: (چاقو) تیز کرنا، سان پر لگانا۔ ـ ہ من: کی سے حد یا سرحد مقرر کرنا، حد بندی کرنا، کا سے نقشہ کھینچنا، کی سے حدود کا تعین کرنا، کو سے جدا کرنا، یا الگ کرنا، کی سے حد باندھنا، کو کھمبوں کی باڑ لگا کر الگ کرنا۔ ـ ہ: کی حد لگانا، کی حد کا کام دینا، کو حد کے اندر رکھنا، تک محدود رکھنا، کو حد کے اندر رکھنا۔ ـ ہ / من: کو روکنا، کی راہ میں حائل ہونا، کو قابو میں رکھنا، کو روکے رکھنا۔ حَدَّ ـِ حِدَّةً علی: پر طیش میں آنا، پر غصے ہونا، ناراض ہونا، ـ ـُ حِدادًا علی: کا ماتم کرنا، افسوس کرنا، سوگ منانا، کے ماتم میں سیاہ پوش ہونا، کے مرنے پر ماتمی لباس پہننا۔ حَدَّدَ ہ: (چاقو وغیرہ) تیز کرنا، کو سان پر لگانا۔ (گرم لوہے کو) پیٹ کر کچھ بنانا، کی حد یا سرحد مقرر کرنا، کی حد بندی کرنا، کی حدود کا تعین کرنا، کی حد لگانا، کے گرد گھیرا ڈالنا، کی تحدید کرنا، کو سختی سے جدا کرنا، الگ کرنا، کی حد باندھنا، کا خاکہ بنانا، نقشہ کھینچنا، ـ ہ / من: کی حد کا کام دینا، کو گھٹا کر کم کرنا، محدود کرنا، کو حد کے اندر رکھنا، محدود رکھنا، کو حد کے اندر رکھنا۔ ـ ہ: کو مقرر کرنا، معین کرنا، ٹھہرانا، کا جدول بنانا، کا گوشوارہ تیار کرنا، کا فہرست میں اندراج کرنا۔ (قیمت) مقرر کرنا (کی) تعریف کرنا، کا معین معنی بیان کرنا، واضح کرنا، معین کرنا۔ حَدَّدَ بصرۃ: اچانک تیز نظر ڈالنا۔ ـ فی: کی جانچ پڑتال کرنا، کو تیز نظروں سے دیکھنا۔ حَادَّہ / ہ: کی مخالفت کرنا، کے خلاف کرنا، کو توڑنا، کا دفعیہ کرنا، کیخلاف ورزی کرنا، کی بے ادبی کرنا، یا بے حرمتی کرنا۔ اَحَدَّ ہ: کو تیز کرنا۔ اَحَدَّ النظر الی: کی طرف تیز نظر سے دیکھنا، کو ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا۔ اَحَدَّ بَصرہُ: تیز نظر دوڑانا۔ ـ فی: کی جانچ پڑتال کرنا کی طرف تیز نظر سے دیکھنا۔ احد من بصرہ: تیزی سے اچٹتی ہوئی نظر ڈالنا، چھچھلتی ہوئی نظر ڈالنا۔ ـ: ماتمی لباس پہننا۔ تَحَدَّدَ: حد بندی ہونا، سرحد مقرر ہونا، خاکہ بننا، نقشہ کھینچا، حد مقرر ہونا، مقرر ہونا، تعریف کیا جانا، معین معنی بیان کیا جانا، تعریف وتشریح کے قابل ہونا، صراحت کے قابل ہونا، حد بندی کے قابل ہونا۔ اِحْتَدَّ: ناراض ہونا، یا ہو جانا، غصہ ہونا یا ہو جانا۔ ـ علی: پر طیش میں آنا، غضبناک ہونا، برہم ہونا، مشتعل ہونا، بھڑکنا۔ ـ: مضطرب ہونا، ہیجان میں آنا، پریشان ہونا، بے چینی کی حالت میں ہونا۔ حَدّ جمع حُدود: (چاقو، تلوار کی) دھار، کنارہ، حد، سرحد، کسی ملک کی سرحد، حد فاصل، حد، انتہا، آخری حصہ، اختتام آخری جگہ، ریل کا آخری سٹیشن، بس وغیرہ کا آخری اڈا، ایک پیمانہ، حد، درجہ، ریاضی میں مساوات کا رکن، کسر، (اربعہ متناسبہ کی) اصطلاح، الٰہی فرمان یا قانون، قانونی (شرعی) سزا۔ لِحدٍ یا اِلی حدٍ: تک، کی حد تک، اِلی حدّ الآن یا لِحدّ الآن: اب تک۔ اِلی حدٍما: کسی درجہ یا حد تک، اِلی حدٍ بعید، اِلی حدٍ کبیر: بڑی یا کافی حد تک، یا درجے تک، بہت کافی، اِلی ایّ حدٍ: کتنی دور، کس درجہ یا حد تک۔ لاحَدَّ لَهُ: بے حد، لامحدود، لامتناہی، غیر محدود، بِلا حدٍّ یا اِلی غیر حدّ: بے حد، غیر محدود، علی حدٍ سَواءٍ و علی حدٍ سِویً: اسی طرح، اس قدر، یکساں، برابر برابر، اسی طور پر، علی ہذا القیاس۔ علی حدّ: کے مطابق۔ فی حدِ ذاتِه و بِحدِ ذاته: بذاتہ، بنفسہ، بجائے خود، اس لحاظ سے۔ الحد الأعلی و الحد الاقصی: زیادہ سے زیادہ۔ الحد الأدنَی: کم سے کم اقل ترین۔ حدٌ عُمْرِیّ: عمر کی حد، ذو حدین: دو دھاری والا۔ فی حدود: کے اندر، کی حد میں، کے عرصہ میں، کے ڈھانچہ میں، بَلَغَ اَقْصَی حُدُودِه: اعلیٰ ترین درجہ حاصل کرنا۔ حُدُودُ الله: اللہ تعالیٰ کی طرف سے انسان کی آزادی

عمل پر عائد کردہ حدیں یا پابندیاں ۔حَدّد: ممنوع، قدغن لگایا ہوا ۔حداد علی: پر ماتم کرنا، سوگوار ہونا، یا ماتم کرنے یا سوگوار ہونے کا عمل ۔ثوب الحداد: ماتمی لباس، سوگ کا لباس ۔حداد البلاط: درباری، یا شاہی ماتم ۔حَدید: لوہا، جمع حَدائِد: (کسی تعبیر کے) آہنی حصے۔ دھاتی مال، لوہے کی مصنوعات، دھات کی بنی ہوئی چیزیں، اوزار برتن وغیرہ ۔حدید خام: خام لوہا۔ دیگی لوہا ۔حدیدٌ مُطاوِع: ٹوٹا ہوا لوہا ۔حدیدٌ غُفُلٌ: ڈھلا ہوا لوہا۔ دیگی لوہا ۔ظَهْرُ الحدید اور حدید الظَهْر: دیگی لوہا، دیگ کا لوہا ۔سِکّةُ الحدید: ریل روڈ ۔حَدید جمع حِداد و اَحِدّاء و اَحِدَّہ: تیز (چاقو، آنکھ، زبان وغیرہ) چوکس، چوکنا، ہشیار، ذہین) اَحَدّ: زیادہ تیز، زیادہ چوکس، شدید تر، قوی تر، زیادہ پرجوش، زیادہ تشدد آمیز ۔حَدِیْدَة جمع حَدائِد: لوہے کا ٹکڑا، لوہے سے بنی ہوئی کوئی چیز یا اوزار ۔حدیدة الحرث: ہل کا پھل، پھالی ۔علی الحدیدة: مالیاتی یا مالی مشکلات میں، جسے روپے کی تنگی ہو ۔حَدیدی: لوہے کا، لوہے کے متعلق ۔سِکّة حَدیدیّة: ریلوے، ریلوے روڈ ۔الحُدَیْدَة: (مغربی یمن کی بحری بندرگاہ کا نام) ۔حُدَیدہ۔ حَدّاد: لوہار ۔حِدادَة: آہنگری۔ لوہاری، لوہار کا کام، دھات کا کام، دھاتی اشیاء بنانے کا فن ۔علی التحدید اور علی وجه التحدید: ٹھیک ٹھیک، بالکل ٹھیک، سچی بات تو یہ ہے ۔ درحقیقت، لگی لپٹی رکھے بغیر ۔حادّ: تیز، چوکس، چوکنا، ہشیار (ذہن) اونچا لہجہ، تیز، تند، شدید، سخت، پرزور، پرجوش، پر شوق، سرگرم جوشیلا، آتش مزاج، جلد باز، درندہ صفت، خونخوار، شگفتہ خاطر، چنچل، واضح گہرا، بہت سخت (بیماری) ۔حاد المزاج و حاد الطبع: گرم مزاج، گرم طبیعت کا، تیز مزاج، جوشیلا، تنگ مزاج، چڑچڑا، غصیلا، زود رنج ۔زاویة حادة:: زاویہ حادہ (90 درجے سے کم کا زاویہ Acute angle) ۔تحت الحاد: حادہ سے کم درجے کا ۔مَحْدُود: جس کی حدود پر کوئی ملک وغیرہ واقع ہو۔ محدود، گھرا ہوا، پابند کیا ہوا، روک رکھا ہوا، قید کیا ہوا، محدود، تھوڑا (جیسے تعداد علم) حد بندی کیا ہوا، مقرر کیا ہوا، مقرر شدہ، قطعی، غیر مبہم، ناطق، فیصلہ کن، محدود کرنے والی صفت ۔محدود المعنی: غیر مبہم، واضح، صریح ۔محدودُ الضمان: محدود ذمہ داری والا ۔شرکة محدودة (المسئولیة): محدود ذمہ داری کی شرکت، کمپنی، کارپوریشن ۔مُحَدَّد: تیز کیا ہوا، مقرر کیا ہوا، معین کیا ہوا، سختی سے حد مقرر کیا ہوا، واضح طور پر تعریف کیا ہوا ۔۔ ل: کے لئے مقرر شدہ، ٹھہرایا ہوا، مامور کیا ہوا ۔مُحْتَدّ: ناراض، غصہ میں، خشم آلود، طیش میں آیا ہوا، از خود رفتہ، تند و تیز، غضبناک، برہم، آشفتہ، برانگیختہ، بھڑکایا ہوا، آگ بگولہ۔

حدأ: حَدَأَ ۔ حَدْأً الشیء عنه: کو سے پھیرنا۔ ہٹانا۔

۲۔ حَدِئَ ۔ حَدَأً علیه: پر غضبناک ہونا ۔بالمکان: کسی جگہ پر جم جانا ۔الیه: کسی کی پناہ لینا۔ کی پناہ میں آنا ۔۔ الیه و علیه: پر مہربانی کرنا کی مدد کرنا، کو ظلم سے بچانا۔

۳۔ الحَدَأة جمع حَدأء و حِداء: دوسروالی کدال ۔۔ جمع حِدا اور حِداء و حِدآن (ح): چیل، عوام، اسے حَدّایة اور شُوحة کہتے ہیں۔

حدب: احَدِبَ ۔ حَدَبًا و أَحْدَبَ الرجلُ: کبڑا ہونا۔ صفت حَدِب و أَحْدَب: مونث حَدِبَة و حَدْباء جمع حُدْب و اَحْداب و حَدِبات ۔ حَدَّبَ ہ: کو کبڑا بنانا، خمیدہ کرنا ۔الشیءَ: کو اونچا کرنا، ابھارنا ۔أَحْدَبَ ہ: بمعنی حَدَّبَ ہ ۔ تَحَدَّبَ: کبڑا ہونا ۔تَحادَبَ و اِحْدَوْدَبَ: کبڑا ہونا ۔الحَدَب: زمین کی سخت اونچی جگہ ۔الحَدَبَة: کبڑا پن۔ پیٹھ میں کبڑی جگہ (کہا جاتا ہے فی ظهره حَدَبَةٌ: اس کی پیٹھ میں خمیدگی ہے) ۔۔ من الارض: بلند و سخت زمین ۔۔ من الأمور: مشکل کام ۔الحَدْباء: مشکل کام (جمع)۔ (ح): جانور جس کی لاغری اور پیٹھ کی ہڈی سے اس کی کولہوں کی ہڈیاں ابھر آئیں ۔قحط کا سال ۔المُحَدَّب: ابھرا ہوا، کبڑا ۔۔ من الخطوط: ابھری ہوئی لکیر۔

۲۔ حَدِبَ ۔ حَدَبًا علیه: پر مہربان ہونا ۔تَحَدَّبَ علیه: پر مہربان ہونا ۔۔ به: سے تعلق رکھنا ۔۔ ت المرأةُ: خاوند کے مرنے کے بعد عورت کا بچوں کے لئے بیٹھا رہنا اور دوسرا شوہر نہ کرنا۔

۳۔ الحَدَب: کھال کا نشان ۔(ن) ایک قسم کا پودا ۔الحَدْباء: لاش ۔الأَحْدَب: تلوار ۔۔ (ع ا): بازو کی ایک رگ۔

۴۔ اِحْدَوْدَبَ الرملُ: ریت کے قطعے کا لمبا و ٹیڑھا ہونا ۔الحَدَب: موج اور پانی کا بہنے میں تہ بتہ ہونا۔

حَدُبَ ۔ حَدَبًا: محدب ہونا، ابھرا ہونا، گنبد یا قبہ دار ہونا، محراب نما ہونا، خمیدہ ہونا، باہر کی طرف مڑا ہوا ہونا، کبڑا ہونا ۔۔ علی / ب: پر مہربان ہونا، مشفق ہونا، سے دوستی کا برتاؤ کرنا کے بارے میں فکر مند ہونا، کا مشتاق ہونا، کی نگہداشت کرنا، کا خیال رکھنا، کی بہبود یا برتری کے لئے کوشاں ہونا ۔حَدَّبَ ہ: کو محدب بنانا، پر منبت کاری کرنا، گل کاری کرنا، کو ابھارنا، قبہ یا گنبد دار بنانا، کو ٹیڑھا کرنا، موڑنا، جھکانا ۔تَحَدَّبَ و احدودب: ٹیڑھا ہونا، موڑ والا ہونا، پیچ دار ہونا، قوسی ہونا، محراب دار ہونا، ابھرواں ہونا، منبت کار ہونا، محدب ہونا ۔حَدَب: محبت، شفقت، چاہ، لگن، پیار، مہربانی، پریشانی، تشویش، فکرمندی جمع حِداب و اَحْداب: زمین کی بلندی، ارتفاع، چڑھائی ۔من کلِّ حدب و صوب یا من کل صوب و حَدَب: سب طرف سے، چاروں طرف سے، ہر طرف سے ۔فی کلِّ صوب و حدب: ہر جگہ، ہر حلقہ میں، تمام جانب ۔حَدِب: مڑا ہوا، ابھرا ہوا، ابھرواں ۔محدب کبڑا، مشفقانہ، دوستانہ ۔حَدَبَة: کبڑا پن، کوہان، کب، کوبڑ، خمیدگی، گولائی، محراب نما یا گنبد نما ہونا۔ اَحْدَب مونث حَدْباء جمع حُدْب: کبڑا، کُبا ۔خمیدہ پشت، کوزہ پشت، زیادہ مہربان، زیادہ دوستانہ، مُحَدَّب: گل کاری کیا ہوا، منبت کاری کیا ہوا، نسبت کار، ابھرا ہوا، محدب۔

حدث: احَدَثَ ۔ حُدُوثًا الامرُ: کسی امر کا واقع ہونا ۔الحَدَث جمع اَحْداث: واقع ہونے والا امر ۔اَحْداثُ الدهر: مصائب زمانہ ۔الحُدْثی: حادثہ ۔حوادثُ الدهر: تغیرات زمانہ ۔حِدْثانُ الدهرِ و حَدَثانُهُ: زمانہ کی سختیاں۔

۲۔ حَدُثَ ۔ حَداثةً و حُدُوثًا: نیا ہونا، نو پید ہونا۔ (جب قَدُمَ کے ساتھ اس کا استعمال ہوتا ہے تو عین کلمہ پر ضمہ آتا ہے۔ جیسے (اخذنی ما قَدُمَ و ماحَدُثَ: مجھے پرانے اور نئے غموں نے آلیا) أَحْدَثَ ہ: کو ایجاد کرنا، پیدا کرنا ۔اِسْتَحْدَثَ ہ: کو پیدا کرنا ۔۔ الخبرَ: خبر کو نیا پانا ۔الحَدَث جمع اَحْداث و حُدْثان: جوان ۔۔ جمع اَحْداث: خلاف سنت نئی بات، دین میں بدعت ۔حُدُوث العالم عندا لفلا سفة: اس سے مراد یہ ہے کہ دنیا نئی پیدا کردہ ہے اس کے بنانے والے نے اسے ایجاد اور پیدا کیا ہے۔ ازلی نہیں۔ الحَادِث مونث حادِثة جمع حوادِث و حادِثات: نئی چیز، نو پید ۔الحَدِیث جمع حِداث و حُدَثاء: نیا۔ المُحْدَث جمع مُحْدَثات: (مفع): وہ نئی شے جس کا ثبوت نہ کتاب اللہ، نہ سنت رسول اور نہ اجماع امت میں مل سکے۔ نیا ۔الحَداثة من الامر: کسی امر کا اول اور اس کی ابتداء ۔الحُدُوثة: بمعنی الحداثة ۔الحِدثان: کسی امر کا اول اور اس کی ابتداء۔

۳۔ حَدَثَ عن فلان: کسی سے کچھ بیان کرنا۔ روایت کرنا ۔۔ ہ کذا و بکذا: کو کوئی خبر دینا ۔ سے کچھ بیان

کرنا۔ حَادَثَ ہ سے گفتگو کرنا۔ تَحَدَّثَ بالشیٔ وعن الشیٔ: کے بارے میں کلام کرنا، گفتگو کرنا، خبر دینا۔ تَحَادَثُوا آپس میں، یا ایک دوسرے سے بات چیت کرنا۔ الحَدِث و الحَدُث: اچھا کلام کرنے والا۔ رجلٌ حِدثُ ملوکٍ: بادشاہوں کا قصہ گو الحَدِیث جمع اَحَادِیث و حِدْثان و حُدْثان: خبر کہا جاتا ہے۔ صاروا اَحادیثَ: وہ لوگ مر کھپ گئے، اب صرف زبانوں پر ہی ان کا ذکر باقی رہ گیا ہے۔ عِلمُ الحدیث عند المسلمین: رسول اللہ کے اقوال، افعال، حالات بتانے والا علم، اس کی اصل تحدیث یعنی خبر دینا ہے۔ کہا جاتا ہے، حدیثُ خُرافَۃ: یہ مثل اس بات کے لئے بیان کی جاتی ہے جس کا واقع ہونا ناممکن ہو۔ معنی: ناقابل یقین کہانی، افسانوی قصہ۔ الحدیثُ ذو شجون: ایک بات سے بہت سی باتیں پھوٹتی ہیں۔ بات سے بات نکلتی چلی جاتی ہے۔ الحِدِّیث: بہت کلام کرنے والا۔ الحُدَّاث: گفتگو کرنے والی جماعت۔ الحِدِّیثی: حدیث۔ خبر۔ مُتَحَدَّثُ القوم: وہ جگہ جہاں لوگ بیٹھ کر باتیں کریں۔ الأُحدُوثۃ جمع اَحَادِیث: بات۔ خبر۔ کہانی۔ افسانہ۔

۴۔ حَادَثَ السیفَ تلوار کو صیقل کرنا اسی سے ہے۔ کنصل السیف حُودِثَ بالصقال: تلوار کے پھل کی طرح جس کو صیقل سے جلا دی گئی۔

۵۔ اَحدَثَ الرجلُ: پاخانہ کرنا۔ الحَدَث جمع اَحداث: پاخانہ۔

○ حَدَثَ ـُ حُدُوثًا: واقع ہونا۔ حَدُثَ ـُ حَدَاثَۃً: حال کا ہونا نیا ہونا۔ نو جوان ہونا، حَدَّثَ ہ ہ / ب فی /عن: کسی بات کے بارے میں بتانا، سے کسی بات کے بارے میں بیان کرنا، کے علم میں کوئی بات لانا۔ ــ ہ عن / فی: سے کے بارے میں بات کرنا۔ حَدَّثَہُ قلبُہ اور حَدَّثَتْہُ نفسُہُ ب: اس کے دل نے یا وجدان نے اسے کوئی بات بتائی۔ حَدَّثَ نفسَہُ ب: اپنے آپ کو کسی کام پر آمادہ کرنا یہ یقین کرنے کی کوشش کرنا کہ کوئی چیز واقعی ہے۔ یہ دیکھنے کی کوشش کرنا کہ کوئی چیز واقعی ہے۔ کوئی کام کرنے کا عزم صمیم کرنا یا کوئی کام کرنا جی میں ٹھان لینا۔ حَدَّثَ نفسَہُ ان: اس نے اپنے آپ سے کہا کہ، اپنے آپ کو بتایا کہ حَادَثَ ہ فی / عن: سے کے بارے میں بات کرنا، گفتگو کرنا، سے کے بارے میں بحث کرنا، بات چیت کرنا، ــ ہ: سے گفت وشنید کرنا، صلاح کرنا، مشورہ کرنا، صلاح مشورہ کرنا، کو مخاطب کرنا، سے ٹیلیفون پر بات کرنا۔ اَحدَثَ ہ کو بنانا، پیدا کرنا، تخلیق کرنا، وجود میں لانا، کی بنیاد رکھنا کو قائم کرنا، کا باعث ہونا، کا باعث بننا، کی ترغیب دینا، کو کرنا، انجام دینا، عمل میں لانا۔ ــ بول و براز کرنا۔ اَحدَثَ حَدَثًا: کا باعث بننا (خصوصا بڑے کام) مصیبت، شرارت وغیرہ کا باعث بننا) تَحَدَّثَ إلی عن / ب / فی: سے کے بارے میں یا کی بات کرنا۔ گفتگو کرنا۔ ــ الی / مع عن / ب / فی: کے ساتھ کے بارے میں باتیں کرنا، بات چیت کرنا، گپ شپ اڑانا۔ تَحَادَثَ ایک دوسرے سے بات چیت کرنا۔ اِستَحدَثَ ہ کو نیا بنانا، دوبارہ کرنا، کی تجدید کرنا، کو نیا خریدنا، کو پیدا کرنا، تخلیق کرنا، وجود میں لانا، ایجاد کرنا، شروع کرنا، کو رائج کرنا، چلانا۔ ــ ہ کو نو جوان پانا یا سمجھنا۔ حَدَث جمع اَحدَاث: نئی بے مثال چیز۔ نئی یا نرالی چیز۔ نیا خیال۔ نیا طریقہ، نئی بات، واقعہ، ماجرا، عجیب وغریب واقعہ، مظہر، بری علامت، فعل بد، برا کام، مجرمانہ فعل، حادثہ، بدبختی، مذہبی رسوم کی رو سے ناپاکی، پاخانہ، بول و براز۔ جمع اَحدَاث و حُدثان: نو جوان۔ اَحدَاث: کمسن، نوعمر، نابالغ (بچے) حَدِیث جمع حِدَاث و حُدَثاء: نیا، انوکھا، حال کا حالیہ، ابھی کا تازہ، تازہ ترین، جدید، موجودہ زمانے کا، عصر حاضر کا، حَدِیثًا: حال ہی میں، کچھ عرصہ قبل، حَدِیثُ البناء: نئی بنی ہوئی، حال ہی میں تعمیر ہونے والی (عمارت وغیرہ)۔ حَدِیثُ السِن: نو جوان۔ حدیثُ العَہْد: حال ہی کا، کچھ عرصہ قبل کا، حالیہ، حال کا، نیا، نو جوان۔ حدیثُ عہدٍ ب یا حدیثُ العَہْدِ ب: حال ہی میں اختیار کیا ہوا یا حاصل کیا ہوا، حال ہی میں، جس کا زیادہ عرصہ سے عادی نہ ہو، کا ناتجربہ کار، میں نیا، ابھی حال ہی میں۔ حدیثُ العہد بالولادۃ: نومولود حدیث العہد بالزواج: نیا شادی شدہ۔ کان حدیثَ العہدِ باوروبا: اس کو کچھ عرصہ قبل ہی یورپ سے واقفیت ہوئی تھی۔ حَدِیث جمع اَحَادِیث وحِدثان: گفتگو، بات، گپ شپ، بات چیت، باتیں، عام بات، بحث، مباحثہ، انٹرویو، رپورٹ، بچوں کی باتیں، سرگزشت، کہانی، قصہ، رسول اللہ کی حدیث، حدیثُ خُرافۃ: افسانوی قصہ، احمقانہ بات۔ حدیثٌ قُدسِیّ: وہ حدیث جس میں بات کرنے والا اللہ تبارک وتعالیٰ ہو۔ حدیثٌ نبویّ: رسول اللہ کی کہی ہوئی بات حدیثُ النفس: دل کی بات۔ پیش اندیشی، پیش آگاہی، یہ احساس کہ کچھ نہ کچھ ہونے والا ہے۔ اُحدُوث: کسی حالت کا شروع ہونا اور معلوم ہونا کہ جاری رہے گا۔ وقوع (مظہر کا) دائرہ اثر، واقعہ، ماجرا، حادثہ۔ حَدَاثَۃ: نیا پن، انوکھا پن، عالم شباب، سن بلوغ، جوانی، شباب، نوعمری، احدث زیادہ نیا، زیادہ حالیہ۔ حِدثان (یا حَدَثان) الدهر: بدبختی، آفات، مصائب، شکستیں۔ اُحدُوثۃ جمع اَحَادِیث: گویائی، گفتار، نطق، بیان، بات سخن، تقریر، بحث مباحثہ، بات چیت، بک بک، فرضی قصے کہنا، جھوٹ بولنا، غپ شپ، غپ، جھوٹ، گپ، گفتگو کا موضوع، گپ شپ۔ افواہ (کسی شخص کے بارے میں) حُسنُ الأُحدُوثۃ: (کسی کی) تعریف، ستائش۔ سوءُ الاحدوثۃ: بہتان، رسوائی، ہتک۔ مُحَادَثۃ جمع محادثات: مباحثہ، گفتگو بیان بات چیت، مکالمہ، بحث، گفت وشنید، مذاکرات۔

حادِث: واقع ہونیوالا، نیا، تازہ، حال ہی کا جمع حَوَادِث (و حادثات): واقعہ ضمنی قصہ، ضمنی واقعہ، حادثہ، افسوسناک حادثہ، مقدمہ، دعوی، حادث تزویر: جعلسازی کا کیس۔ مکانُ الحادث: جائے وقوعہ، جائے حادثہ، کارروائی کی جگہ۔ حَادِثَۃ جمع حَوَادِث: واقعہ، (کھیل کا) پلاٹ، درمیانی واقعہ، داستان در داستان۔ ضمنی بیان یا قصہ، حادثہ، افسوسناک حادثہ۔ حادثۃ المرور: ٹریفک ایکسیڈنٹ۔ مُحَدِّث جمع مُحَدِّثُون: بولنے والا، بات کرنے والا، ترجمان، گفتگو میں حصہ دار، مکالمہ میں حصہ لینے والا، بیان کنندہ، کہانی بیان کرنے والا، رسول اللہ کی احادیث بیان کرنے والا، روایتی، علم یا مطالعہ حدیث کا نمائندہ، گراموفون، مُحدَث: نیا، انوکھا، حالیہ، حال کا، کچھ عرصہ قبل کا، جدید، عصر حاضر کا، نو دولتیا، چھچھورا، مُتَحَدِّث: ترجمان، (Spokesman)، بولنے والا، سپیکر Speaker مُستَحدَث: نیا، انوکھا، جمع مُستَحدثات: انوکھا پن، نئی چیز، نئی بات، نیا خیال، نیا طریقہ، تازہ ایجاد، نئی مصنوعہ چیز، نئی تراشیدہ اصطلاحات، دینی عقائد میں عقلیات کا دخل۔

حدج: ۱۔ حَدَجَ ـِ حَدْجًا البعیرَ: اونٹ پر ہودہ / بوجھ لادنا ـــ الأحمال: بوجھوں کو باندھنا، کسنا، اَحدَجَ البَعیرَ: اونٹ پر بوجھ لادنا، ہودہ باندھنا۔ الحِدج جمع حُدُج و حُدُوج و اَحدَاج: بوجھ ـــ و الحِدَاجَۃ جمع حَدَائِج: عورتوں کی اونٹ پر سواری کا ہودج، عماری۔

۲۔ حَدَجَ ـِ حَدْجًا الإبلَ: اونٹوں پر داغ لگانا المِحدَج: اونٹوں کو داغ لگانے کا اوزار۔

۳۔ حَدَجَ ـِ حَدْجًا ہ: کو مارنا، پیٹنا۔ ـــ ہ بالسہم: کو

تیر مارنا۔ .. وحَدَّجَ ببصرہ :گھورنا، تیز نظر سے دیکھنا۔

۴۔ حَدَجَ ـِ حَدْجًاہ بالذنب :پر گناہ کا الزام لگانا، کہا جاتا ہے۔ حدجہ ببیعِ سوءٍ :اس نے اس پر ایسی بیع لازم کردی جس میں سراسر خسارہ ہے۔

۵۔ الحَدَج (ن): کچا اور سخت اندرائن۔ ابو حدَیْج (ح): لقلق پرندہ کی کنیت۔

○ حَدَجَ ـَ وحَدَّجَ ہ/ہ (اکثر ببصرہ یا بنظرہ کے ساتھ) کو ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا، ابو حُدَیْج :بگلا، لقلق، حِداجۃ جمع حَدائج :اونٹ کی کاٹھی، زین۔

حدر ۱۔ حَدَرَ ـُ حَدْرًا و حُدُورًا: نیچے اترنا۔ ـــ الشیئَ: کو نیچے اتارنا۔ ـ ت العینُ الدمعَ :آنکھ کا آنسو بہانا۔ ـ القراءۃَ وفی القراءۃِ: تیزی سے پڑھنا ـ الدواءُ بطنَہٗ: دواء کا اسہال لانا۔ اَحْدَرَہٗ: کو نیچے بھیجنا، نیچے کرنا۔ ـ القراءۃَ او المشیَ: تیز پڑھنا، تیز چلنا۔ تَحَدَّرَ و تَحادَرَ: نیچے اترنا، کہا جاتا ہے۔ رأیتُ الدمعَ یتحادر علی لحیتہ :میں نے دیکھا کہ آنسو اس کی داڑھی پر بہہ رہا تھا۔ اِنْحَدَرَ :اترنا نیچے اترنا، کہا جاتا ہے۔ انحدرت من الجبل الی المدینۃ :میں پہاڑ سے اتر کر شہر گیا۔ الحَدَر: ڈھلوان جگہ۔ اتار کی جگہ۔ الحادِر (فا) من الجبال :اونچا پہاڑ۔ الحَدُور والحَدْراء: ڈھلوان۔ الحادُور جمع حَوادِر :ڈھلوان، اسہال آور۔ الحَدُورَۃ والحُدُورۃ والحادُورۃ :آنکھ سے آنسوؤں کا بہاؤ۔ المُنْحَدر :ڈھلوان جگہ۔

۲۔ حَدَرَ ـِ وحَدُرَ ـُ حَدْرًا و حُدُورا و حَدارَۃً الرجلُ: موٹا اور مضبوط ہونا الحادِر :خوبصورت، موٹا (کہا جاتا ہے ناقۃٌ حادرۃ العینین :پر گوشت حسین آنکھوں والی اونٹنی) سخت، شیر۔ حبلٌ حادِرٌ :مضبوط بٹی ہوئی رسی۔ حیٌّ حادِر :اکٹھا قبیلہ۔ الاَحْدَر مؤنث حدراء من الخیل :پر گوشت گھوڑا۔ الحَدْرَۃ من العیون :پر گوشت آنکھ۔ الحَیْدَر والحَیْدَرۃ :شیر۔

۳۔ حَدَرَ ـُ حَدْرًا و حُدُورًا و حَدارۃً الجلدُ :جلد کا سوجنا۔ حَدَرَ ـِ حَدْرًا الجلدُ :جلد کا سوجنا۔ ـــ الجلدَ: کھال کو متورم کرنا۔ اَحْدَرَ الجلدَ :جلد کو متورم کرنا۔ الجلدُ جلد کا سوجنا۔ اِنْحَدَرَ الجلدُ: کھال، جلد کا سوجنا، متورم ہونا۔ الحَدْرَۃ (طب): پپوٹے کے اندر کا زخم۔

۴۔ حَدَرَ ـُ حَدْرًا و حُدُورًا اللثامَ عن حَنَکِہٖ :نقاب جھکانا۔ الحَدَر :آنکھ کا بھینگا پن۔

۵۔ حَدَرُوا حولہ وبہ: کو گھیر لینا، کے گرد پھرنا۔

۶۔ اَحْدَر الثوبُ: کپڑے کا دامن چننا۔

۷۔ الحُدْرَۃ: اونٹوں کا ریوڑ، الحَیْدر: کوتاہ قد، پستہ قد۔ الحَیْدَرَۃ: ہلاکت، کہا جاتا ہے۔ رَمَاہُ اللّٰہ بالحَیْدَرَۃ: اللہ اسے مصیبت وہلاکت سے دوچار کرے۔

۸۔ الحُنْدُر والحُنْدُور والحُنْدُورَۃ والحِنْدارَۃ: آنکھ کی تپلی، کہا جاتا ہے۔ ھو علی حُنْدُرِ عینہ: وہ اسے پریشان کن پاتا ہے اس لئے بغض کی وجہ سے اس کی طرف دیکھ نہیں سکتا۔ جعلتُہ علی حُنْدُورۃ عینی: میں نے اسے اپنا نصب العین بنایا۔

○ حَدَرَ ـُ حَدْرًا وحَدارۃً: موٹا ہونا۔ حَدَرَ ـُ حَدْرًا وحُدُورًا ہ: کو نیچے اتارنا، کو گرانا، (آنسو) بہانا حَدَرَ حَدْرًا: کوئی چیز سمجھے بغیر فرفر پڑھ دینا۔ کا جلدی سے اظہار کرنا۔ حَدْرًا: نیچے اترنا، نیچے آنا، پھسلنا، اچانک نیچے آنا۔ حَدَّرَ ہ: کو گرانا، نیچا کرنا، جھکانا، ڈبکانا۔ تَحَدَّرَ: بتدریج اترنا، پھسلنا، نیچے آنا، نیچے اترنا، (آنسوؤں) کا بہنا۔ ـــ من: سے حاصل کرنا، مشتق ہونا، نکلنا، شروع ہونا۔ اِنْحَدَرَ: نیچے آنا، نیچے جانا، اترنا، نیچے پھسلنا، ڈوبنا، جھکنا، گھٹنا، کم درجہ ہونا (آنسوؤں کا) بہنا، ڈھلوان ہونا، جھکنا۔ ـــ الی: کسی جگہ آ پہنچنا۔ حَدْر: قرآن مجید کی تیز تلاوت حَدُور: ڈھلان، تنزلی، ڈھلوان، اونچی جگہ، تَحَدُّر: ڈھلان، اِنْحِدار: ڈھلان، ڈھال، جھکاؤ، ڈھلان کا درجہ نیچے کو جانے والا راستہ، آبشار، نشیب، تباہی، زوال، انحطاط، تنزل، حادِر: موٹا، گھنا، مُتَحَدِّر: اترنے والا، ڈھلوان، مُتَحَدِر: اترنے والا، نیچا، ڈھلوان، ڈھلوان جگہ، روبہ زوال، تنزل میں، زوال پذیر، بری حالت میں، بھدا، ہیئت کذائی والا، بے گھر بے مایہ، پہلے سے کم، دلکش، مُنْحَدَر جمع منحدرات: نشیب، گڑھ، ڈھلان، پشتے کا ڈھلوان حصہ، ڈھلوان پشتہ، ڈھال، جھکاؤ، آبشار۔

حدس ۱۔ حَدَسَ ـِ حَدْسًا فی الامر: کا گمان کرنا، تخمینہ لگانا، وہم کرنا، آپ کہتے ہیں: بلغنی عن فلان امرٌ وانا احدس فیہ: میرے پاس فلاں شخص سے ایک بات پہنچی ہے۔ میں اس پر قیاس آرائی کر رہا ہوں۔ تَحَدَّسَ الخبار و عن الاخبار: چھپ کر اور خفیہ طور سے خبریں دریافت کرنے کی کوشش کرنا۔ الحَدْس (مص): تیز فہمی، زیرکی، دانائی۔ الحِداس: غایت، انتہاء، کہا جاتا ہے: بلغتُ بہ الحِداس: میں اس کی انتہا تک پہنچ گیا۔ المَحْدَس: مطلب کہا جاتا ہے۔ فلانٌ بعیدُ المحدس: فلاں کا مطلب بلند وبڑا ہے۔ الحَدْسِیّات: فراست سے معلوم کی ہوئی باتیں۔

۲۔ حَدَسَ ـُ حَدْسًا فی السیر: تیز چلنا ـــ فی الارض: زمین پر بے پتہ چلتا جانا۔ ـ الشیَ برجلہ: کو روندنا۔ ـــ الشاۃَ و بالشاۃ: بکری کو ذبح کرنے کے لئے لٹانا۔ ـ بہ الارضَ: کو زمین پر گرا دینا، پٹک دینا۔ الحَدِیس والمَحْدُوس: زمین پر پچھڑا ہوا۔

۳۔ حَدَسَ ـُ حَدْساً زیداً: زید کو پچھاڑنا۔

○ حَدَسَ ـِ حَدْسًا ہ: کا اندازہ لگانا، پر قیاس آرائی کرنا، کا قیاس لگانا، کو انکل سے کہنا، اندازے سے کہنا، کا اندازہ کرنا، حَدْس: قیاس آرائی، قیاس، اندازہ، انکل و وجدان۔

حدق ۱۔ حَدَقَ ـِ حَدْقًا القومُ بہ: کو چاروں طرف سے گھیر لینا۔ حَدَّقَ بہ: کو چاروں طرف سے گھیر لینا۔ اَحْدَقَ القومُ بہ: کو چاروں طرف سے گھیر لینا۔ ـ ت الروضۃُ: باغ کا چاردیواری میں گھرنا تَحادَقُوا: ایک دوسرے کو گھیرنا۔ افْحَدَوْدَقَ القومُ بہ: کو چاروں طرف سے گھیر لینا۔ الحدیقۃ جمع حدائق: چاردیواری والا باغ۔

۲۔ حَدَقَ ـِ حُدُوقًا المریضُ: بیمار کا آنکھ کھول کر دیکھنا۔ ـ حَدَقَہٗ بعینہ: کی طرف دیکھنا۔ ـ ہ: کی آنکھ کی سیاہی پر مارنا۔ حَدَّقَ الیہ: کو گھور کر دیکھنا، تیز نظر سے دیکھنا۔ الحَدَقَۃ جمع حَدَق و حَدَقات و اَحْداق و حِداق (ع ا): آنکھ کی سیاہی کہا جاتا ہے۔ ھم فی مثل حَدَقَۃِ البعیر: ان کو فراخی اور پانی کی فراوانی خوب نصیب ہے۔ ھم رُماۃُ الحَدَق: وہ لوگ تیر اندازی میں خوب ماہر ہیں۔ تکلمتُ علی حَدَقِ القوم: میں نے باتیں کیں تو لوگوں کی نظریں مجھ پر تھیں۔

۳۔ الحَدَق (ن) بینگن۔

○ حَدَّف وحَذّاف و حداف الماکوک: جولاہے کی نال جس سے دھاگا ادھر سے ادھر جاتا ہے۔ طارۃ حَدّافۃ: فلائی وہیل Fly wheel (بھاری پہیہ جو مشین کو یکساں رفتار سے چلتا رکھنے کیلئے گھومتا ہے)۔

○ حَدَقَ ـِ حَدْقًا ب: کو گھیرنا۔ ـــ ہ بعینہ: کی (طرف) دیکھنا۔ پر اچٹتی ہوئی نظر ڈالنا۔ چھچھلتی ہوئی نظر ڈالنا۔ حَدَّقَ الی / فی / ب: کی طرف دیکھنا پر اچٹتی ہوئی نظر ڈالنا، کو گھورنا، کو ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا، تکنا۔ حَدَّقَ النظر فی: پر سرسری یا اچٹتی ہوئی نظر گاڑنا۔ اَحْدَقَ ب کو گھیرنا۔ ـــ الی / فی / ب: کو

تکنا، دیکھنا، پراچٹتی یا چھچھلتی نظر ڈالنا۔اَحْدَقَ النظر: پرسرسری یا اچٹتی نظر گاڑنا۔حَدَقَة جمع حَدَقات وحَدَق وحِداق واَحْداق: آنکھ کی پتلی۔احداق: اچٹتی ہوئی نظریں۔حدیقة: جمع حدائق: باغ۔حدیقة الحیوانات: چڑیا گھر۔اِحْداقٌ ب: کو گھیرنا۔خَطَرٌ مُحْدِقٌ: سر پر کھڑا خطرہ۔حَدَق (بمعنی حذق) ہ :کو تیزابی، کھٹا، ترش، یا تیز بنانا۔حادِق: (حاذق) کھٹا، ترش، تیزابی یا تیز (ذائقہ)۔

حدل: ۱۔حَدَلَ ـِ حَدْلًا وحُدُولًا علیه: ظلم سے کے خلاف ہونا۔حَدِلَ ـَ حَدَلًا علیه: پر ظلم کرنا۔الحَدْل (مص): کہا جاتا ہے انه لَحَدْلٌ: وہ عادل نہیں۔

۲۔ حَدَلَ ـِ حَدْلًا وحُدُولًا السطحَ: سطح پر رولر پھیرنا۔حَدِلَ ـَ حَدَلًا: ایک کندھے کا دوسرے سے بلند ہونا صفت اَحْدَل مونث حَدْلاء جمع حُدْل (خلاف قیاس) وحَدِل جمع حَدالی۔ تَحادَلَ: کمان پر جھکنا۔الحِدْل: گردن کا درد۔الأَحْدَل: جس کے کندھوں اور گردن پر جھکاؤ ہو۔الحُدال: چکنا۔المِحْدَلَة: رولر (Roller) بیلن۔مِحْدَلةُ الطریق: سٹیم رولر۔سڑک کوٹنے کا انجن۔

۳۔ حادَلَ ہ: سے دورخی سے کام لینا، کو ڈبل کراس کرنا۔

۴۔الحِدْل: ازار باندھنے کی جگہ۔الحَوْدَلة: ٹیلہ۔

○ حَدَلَ ـِ حَدْلًا ہ :کو چپٹا کرنا، ہموار کرنا، برابر کرنا، بیلنا۔حَدْلًا و حُدُولًا علی: سے ناانصافی سے پیش آنا۔

حدم: حَدَمَ ـِ حَدْمًا ہ: کو تیز گرم کرنا۔۔۔۔الدمَ: خون کو گہرا سرخ کرنا۔تَحَدَّمَ و اِحْتَدَمَ الرجلُ: غصہ سے مشتعل ہونا۔اِحْتَدَمَ النهارُ: دن کا سخت گرم ہونا۔الدمُ: خون کا گہرا سرخ ہونا یہاں تک کہ سیاہ ہو جانا۔الشرابُ: شراب کا جوش تیز ہونا۔تِ القدرُ: ہانڈی کا سخت ابلنا۔الحَدْم و الحَدَم: آگ کی تیز بھڑک۔سخت شعلہ زنی۔الحَدَمَة: آگ بھڑکنے کی آواز۔الحِدام: غیض وغضب۔غصہ۔

○ اِحْتَدَمَ: جلنا، دہکنا، دمکنا، لہکنا، لال ہونا، بھڑکنا، شعلہ زن ہونا، روشن ہونا، آگ سے بھسم ہو جانا، ختم ہو جانا، (جنگ) تیز ہو جانا، جنگ لگ جانا۔ ۔۔۔۔ علی: پر غضبناک ہونا، برہم ہونا، طیش کھانا۔اِحْتَدَمَ غیظًا: غضبناک ہونا، برہم ہونا، طیش کھانا۔اِحْتِدام: دورہ، باری، غلبہ، جذباتی دورہ۔مُحْتَدِم: غضبناک، برہم، طیش میں آیا ہوا۔غصہ میں۔

حدا: ۱۔حَدَا ـُ حَدْوًا و حِداءً و حُداءً: بلند آوازی سے حدی گانا، کہا جاتا ہے۔ما أَمْلَحَ حُداءَہ: اس کا حدی کا گانا کس قدر پسندیدہ ہے۔الابلَ و بالابل: اونٹوں کو حدی خوانی کرتے ہوئے ہانکنا۔صفت حادٍ جمع حُداة ۔۔۔ الریحُ السحابَ: ہوا کا بادل کو چلانا، ہانکنا۔۔۔ ہ علی کذا: کو پر برانگیختہ کرنا۔الحادِی: اونٹوں کو گا کر ہانکنے والا۔الحَدّاء: حادی کا مبالغہ کا صیغہ۔الأُحْدُوَّة والأُحْدِيَّة: اونٹوں کو ہانکتے وقت گایا جانے والا گیت۔الحَدْواء: شمالی ہوا۔

۲۔ حَدَا ـُ حَدْوًا و اِحْتَدَی اللیلُ النهارَ: رات کا دن کے بعد آنا۔الحادِی فی الحادی عشر: حادی عشر میں حادِیْ ''واحد'' کا مقلوب ہے ۔۔۔ وحادِی النجم (فلک) دوستارے۔الحَوادِی: ٹانگیں۔ہر چیز کے آخری حصے۔

○ حَدَا ـُ حَدْوًا و حُداءً و حِداءً ہ / ب إلی: کو پر اکسانا، آمادہ کرنا، پر کیلئے زور دینا، کو کی مہمیز کرنا۔حداب: پر اکسانا، ابھارنا، کی شہ دینا۔۔۔: جھولنا، ہلنا، جھولتے جانا، ہلتے جانا (اونٹ پر سوار ہو کر) ۔۔۔ حدا بهم الحدیثُ الی: ان کی بات چیت انہیں...... تک لے گئی۔غَرَضٌ تُحدَی الیه الرکائبُ: بہت مطلوب مقصد یا ایسا مقصد جس کے لئے کوشش کی جانی چاہئے۔تحدی ہ: کے خلاف مقابلہ میں حصہ لینا۔ ہ / ہ :کو چیلنج کرنا کو اشتعال دلانا۔کے مقابلہ میں آنا، کا مقابلہ کرنا، کے مقابلے میں جمے رہنا، کے خلاف اٹھ کھڑا ہونا۔۔۔ ہ :کو تیز کرنا، اکسانا، ابھارنا، جگانا، اٹھانا، میں جان ڈالنا، روح پھونکنا۔۔۔ ذکاءہ: کی ذہانت تیز کرنا۔ ۔ ہ :کو کرنے کا ارادہ کرنا، کو کرنے پر تل جانا۔حَدّاء: اونٹ ہانکنے والا۔ساربان، شتر سوار، شتربان۔اُحْدُوَّة و اُحْدِيَة: شتر بانوں کا گیت۔تَحَدٍّ: چیلنج، اشتعال۔حادٍ جمع حُداة: میر کارواں (جو گا کر اونٹوں کو ہانکتا ہے) شتربان، شتر سوار، رہنما۔مُتَحَدٍّ: چیلنج کرنیوالا، اشتعال دلانے والا۔حَدِیَ ـَ ب: کسی جگہ رہنا، ٹھہرنا، کسی جگہ سے وابستہ رہنا۔

حدی: حَدِیَ ـَ حَدًی بالمکان: کسی جگہ جم کر رہنا۔حَدَّی الشیئَ: کو کرنے کا ارادہ کرنا۔تَحَدَّی الرجلَ: سے مقابلہ کرنا اور غالب آنا۔۔۔ الشیئَ: کو کرنے کا ارادہ کرنا۔الحُدَیَّا: جھگڑا، مقابلہ، کہا جاتا ہے:ھو حُدَیَّا الناس: وہ لوگوں سے مقابلہ کرنیوالا ہے۔وانا حُدَیَّاکَ فی هذا الأمر: اور میں اس معاملہ میں تمہارا مقابلہ کروں گا، نکل کر مجھ سے ہم آہنگی کرو۔

حذ: حَذَّ ـُ حَذًّا ہ: کو جلدی کاٹ دینا۔الحُذَّة: گوشت کا ٹکڑا۔الحَذَذ: چوری میں ہاتھ کی پھرتی یا دم کے بالوں کا ہلکا پن۔حَذَذُ القلب: دل کی ذکاوت اور تیز فہمی۔الأَحَذّ مونث حَذّاء جمع حُذّ: تیز (رفتار) ناقة حَذّاءُ: تیز رفتار اونٹنی۔قصیدة حَذّاء: مشہور و معروف قصیدہ۔حاجَةٌ حَذّاءُ: سریع التکمیل اور جلد کامیاب ہونے والی حاجت۔عزیمةٌ حَذّاء: پختہ و مصمم ارادہ) ہلکی دم والا، ہلکے ہاتھ والا، دبلا۔قلبٌ أَحَذّ: ذکی دل۔امرٌ أَحَذّ: ناپسندیدہ سخت، بے مثل امر۔

حذر: حَذِرَ ـَ حَذَرًا و حِذْرًا و مَحْذُورَةً الرجلَ و من الرجل: سے بچنا۔ہوشیار رہنا۔چوکنا رہنا۔صفت: حَذِر وحَذُر جمع حَذِرُون و حَذاری۔حَذَّرَہ: کو ڈرانا، متنبہ کرنا، بچانا۔حاذَرَہ: ایک دوسرے سے محتاط رہنا۔ڈرتے رہنا۔واحتذرہ و تحذّر منه: سے بچتے رہنا، ہوشیار رہنا۔احْذارَّ: غضبناک و منقبض ہونا۔حَذارِ: اسم فعل بمعنی: ڈرو، خوف کرو۔کہا جاتا ہے۔حَذَرِ ایْکَ زیدًا: زید سے بار بار بچو۔الحاذِر (فا): مستعد، تیار۔الحُذُرَّی: باطل۔المَحْذُور: وہ چیز جس سے بچا جائے۔المَحْذُورة: ڈر، گھبراہٹ، خوفناک مصیبت، لڑائی، جنگ۔الحِذْرِیان: چوکنا۔الحاذورة: بہت محتاط، بہت چوکنا۔الحُذارِیات: ڈرانے والے۔

○ حَذِرَ ـَ حِذْرًا وحَذَرًا ہ / ہ /من: سے محتاط رہنا، سے چوکس، چوکنا یا ہوشیار ہونا، سے بچنا۔حَذَّرہ من: کو کے بارے میں یا سے متنبہ کرنا، آگاہ کرنا، خبردار کرنا، کو سے بچانا۔حاذَرَ خبردار ہونا، ہوشیار ہونا۔ ہ: سے چوکنا، چوکس یا ہوشیار ہونا محتاط ہونا۔تحذّرَ من: سے محتاط ہونا۔بچنا۔احتذر بمعنی حَذِرَ۔حِذْر و حَذَر: احتیاط چوکسی، خبرداری، ہوشیاری، بچنا۔اَخَذَ حِذْرَہٗ: چوکنا، چوکس، یا ہوشیار ہونا۔علی حَذَرٍ: احتیاط سے، چوکی سے۔۔۔ من: سے بچتے ہوئے، سے احتیاط کرتے ہوئے۔حَذِر محتاط، چوکس، چوکنا، ہوشیار۔حَذارِ من: سے خبردار، بچ محتاط ہو، سے چوکنا رہ۔۔۔ ان: کچھ کرنے سے بچ۔تحذیر من: کے متعلق تنبیہ، کے خلاف احتیاط، چوکسی، سے خبرداری۔مُحاذرة: احتیاط، چوکسی، خبرداری، پیش بندی، حفظ ماتقدم، احتیاطی تدبیر۔مَحْذُور: جس سے خبردار ہونا چاہئے، بچنا چاہئے، احتیاط کی چیز، جمع مَحْذُورات: خطرہ، سخت خطرہ، مصیبت، مشکل، بدبختی۔

حذف: ۱۔ حَذَفَ ـِ حَذْفًا ہ: کو کاٹنا، گرانا۔حَذَفَ الشیئَ: کو اچھے طریقے سے کرنا یعنی ہر غیر ضروری چیز کو ترک کر کے تمام عیوب سے پاک صاف کرنا۔

ــ شعرہٗ: بالوں کو برابر کرنا۔ زلف نکالنا۔ الحذافة من الشئ: تھوڑی چیز۔ تراشہ۔

۲۔ حَذَفَ ـِ حَذْفًا ہ بالعصا او الحجر کو لاٹھی یا پتھر سے مارنا۔ تَحَذَّفَ ہ بالعصا کو لاٹھی سے مارنا۔ یا لاٹھی پھینک کر مارنا۔

۳۔ حَذَفَ ـِ حَذْفًا فی مشیتہ چلنے میں قریب قریب قدم رکھنا۔

۴۔ الحَذَفُ (ح): چھوٹی قسم کی بھیڑیں۔ حَذَفُ الزرع: کھیتی کے پتے۔ الحَذَفُ واحد حَذَفَة (ح): ایک قسم کی بط۔ الحُذُفَة: پست قد عورت۔ الحُذافة من الشئ: تھوڑی چیز۔

۵۔ الحِذفار و الحُذْفُور جمع حَذَافِیر جانب (کہا جاتا ہے اخذہ او نالہ بحِذفارہ و بحُذفورہ و بحَذَافِیرہ اس نے وہ سب لے لیا)۔ انبوہ کثیر لڑائی کے لئے تیاری کرنے والے۔ کہا جاتا ہے۔ اُشْدُدْ حذافیرک تیار ہو جاؤ۔

○ حَذَفَ ـِ حَذْفًا ہ / من کو کم کرنا مختصر کرنا، کاٹنا، کترنا، تراشنا، قلم زن کرنا، حذف کرنا، میں تخفیف کرنا، کو قطع کرنا، چھوٹا کرنا، ــ من: سے کچھ لے جانا، کاٹ ڈالنا، کم کر دینا، کو قلمزن کرنا، منسوخ کرنا۔ ــ ہ: کو منسوخ کرنا، قلمزن کرنا، قلمزد کرنا، خارج کرنا، پر قلم پھیرنا، کو ترک کرنا، چھوڑ دینا، کو نہ کرنا، ممنوع قرار دینا، کی اشاعت روک دینا۔ ــ ہ کو کم کرنا، مجرا کرنا، کو تفریق کرنا، منفی کرنا، گھٹانا، نکالنا (حساب) ــ ہ ب پر کوئی چیز پھینکنا۔ ــ ب کو پھینک دینا، رد کر دینا، ترک کر دینا۔ حَذَّفَ ہ کو کاٹنا، تراشنا، کی کانٹ چھانٹ کرنا، کو کانٹ چھانٹ کر کے درست کرنا، کو کوئی شکل دینا، کو کاٹ کر، کانٹ چھانٹ کر یا تراش کر مناسب شکل میں تبدیل کرنا۔ حذف چھوٹا کرنا، کم کرنا، گھٹانا، قطع کرنا، کانٹ چھانٹ، منسوخی، تنسیخ، قلمزنی، قلمزدگی، اخراج، ترک کرنا، چھوڑ دینا، فرو گزاشت، حذف۔ اخذہ بحذافیرہ اس نے وہ سب کچھ لے لیا۔ تمام کا تمام لے لیا۔

حذق ا۔ حَذَقَ ـِ و حَذِقَ ـَ حَذْقًا و حِذْقًا و حَذَاقًا و حِذَاقًا و حِذاقَةً و حَذَاقَةً الکتابَ ساری کتاب کا مطالعہ کرنا، ماہر ہونا صفت: حَاذِق جمع حُذَّاق و حِذَاق۔ ــ العملَ: کام میں ماہر ہونا۔ حَذَّقَ ہ: کو ماہر بنانا۔ تَحَذَّقَ ماہر ہونا۔ ــ علیہ مہارت ظاہر کرنا۔ الحُذاقِیّ فصیح زبان والا۔

۲۔ حَذَقَ ـِ حَذْقًا الشئَ: کو کاٹنا۔ اِنحَذَقَ کٹنا۔ کہا جاتا ہے۔ حَذَقْتُ الحبلَ فانحذق میں نے رسی کو کاٹا تو وہ کٹ گئی۔ الحُذُقّ جمع حِذَق و حُذَاق: (آخری غیر قیاسی ہے) ٹکڑا۔ الحَذِیق کٹا ہوا۔ الأَحْذَاق: ٹکڑے کہا جاتا ہے۔ حبلٌ اَحْذاق: کٹی ہوئی رسی جمع کے ساتھ صفت لاتے ہیں جیسے ثوبٌ اخلاقٌ میں۔ الحُذَاقِیّ تیز چھری۔

۳۔ حَذَقَ ـِ حُذُوقًا الخلُّ: سرکہ کا بہت ترش ہونا۔ ــ الخلُّ فاہ سرکہ کا منہ کو چرکا دینا الحاذِق (فا) جمع حُذَّاق و حِذَاق من الخلّ بہت تیز سرکہ۔

۴۔ الحُذَاقَة تھوڑا کھانا۔ الحُذاقِیّ (ح) گدھے کا بچہ۔

○ حَذِقَ ـَ و حَذَقَ ـِ حِذْقًا و حَذَاقَةً (ہ/فی) میں ماہر ہونا، ہنر مند ہونا، آزمودہ کار ہونا، بہت منجھا ہوا ہونا، قابل، لائق، واقف یا ذی علم ہونا۔ ــ ہ میں کمال حاصل کرنا، استاد ہونا، حاوی ہونا۔ حَذَقَ ـُ حُذُوقًا: ترش ہونا۔ تَحَذَّقَ ماہر ہونے کا بہانہ کرنا۔ قابلیت کا حیلہ کرنا، چالاک اور بانکا بننا حِذْق اور حَذَاقَة: مہارت، ذہانت، چابک دستی، سبک دستی، تیز فہمی، تیز طبعی، چالاکی، ہوشیاری، سمجھ، عقل، فہم، فراست، بصیرت، زیرکی، ذکا، دقیقہ رسی، حَاذِق جمع حُذَّاق: ماہر، ہنر مند، آزمودہ کار، قابل، لائق، اچھی طرح واقف۔ ذی علم، ہوشیار، تیز طبع، زیرک، چتر، سیانا، دانشمند، خبردار، تیز فہم، ترش، کھٹا۔ تَحَذْلَق چالاک یا ہنر مند بننا، مہارت یا علم و معرفت کا بہانہ کرنا۔ اپنے علم کو فخریہ طور پر ظاہر کرنا حَذْلَقَة مہارت، ہنر مندی، کاریگری۔

حذل ا۔ حَذِلَ ـَ حَذَلًا تِ العینُ آنکھ کی پلکیں گرنا۔ صفت: حَذْلَاء۔ اَحْذَلَ العینَ پلکوں کے بال گرانا۔ الحَذَل پپوٹے کے بالوں کا گرنا، پلکوں کا گرنا۔ الحُذَالَة چاول یا کسی اور چیز کی بھوسی۔

۲۔ تَحَذَّلَ علیہ پر مہربان ہونا۔ الحَذْل میلان، جھکاؤ۔

۳۔ الحَذْل و الحُذْل و الحُذُل: کپڑے کے دامن کی گولائی۔ الحُزَّل کپڑے کے دامن کی گولائی۔ ایک قسم کا سرخ گوند۔

۴۔ حَذْلَقَ و تحذلق مہارت ظاہر کرنا یا مہارت کا دعوی کرنا۔ کہا جاتا ہے۔ انہ یتحذلق فی کلامہ وہ اپنی گفتگو میں ظریف اور ہوشیار بنتا ہے۔ حُذْلِقَ الشئُ: تیز کیا جانا الحِذلِق من الرجال تیز آدمی۔

۵۔ حَذْلَمَ جلدی کرنا۔ العودَ لکڑی کو چھیل کر تیز کرنا۔ ــ السقاءَ مشک کو بھرنا۔ تَحَذْلَمَ جلدی کرنا۔ باادب ہونا۔ الحُذْلُم ہلکا پھلکا۔ سبک رفتار۔

حذم ا۔ حَذَمَ ـِ حَذْمًا کو کاٹنا۔ الحَذِم کٹے پرندے کی اڑان۔ الحَذِم و الحِذْیَم و المِحْذَم من السیوف: کاٹنے والی تلوار۔ قاطع تلوار۔

۲۔ حَذَمَ ـِ حَذْمًا و حَذَمَانًا فی مشیہ: تیز چلنا۔ دیر کرنا۔ (ضد)۔ الحُذَام سست، کاہل، کہا جاتا ہے۔ اشتری عبدًا حُذامَ المشی: اس نے ایک سست رفتار غلام خریدا۔

۳۔ حَذَامِ: یمامہ کی ایک عورت کا نام۔ زرقاء الیمامہ کہلاتی تھی۔ تیز نظر ہونے کی وجہ سے ضرب المثل مشہور ہے۔ ابصرُ من زرقاء الیمامۃ زرقاء الیمامہ سے زیادہ صاحب بصیرت۔

حذا ا۔ حَذَا ـُ حَذْوًا و حِذاءً النعلَ جوتے کو نمونہ پر کاٹنا۔ ــ النعلَ بالنعل جوتے کو جوتے کے نمونہ پر کاٹنا (ضرب المثل ہے جزیتہ حذو النعل بالنعل: میں نے اسے برابر کا صلہ دیا) ــ ہ و لہ و اَحْذَاہ نعلًا: کو جوتا پہنانا، جوتا دینا، یا کے لئے جوتا بنانا۔ اِحْتَذَی جوتا پہننا۔ اِسْتَحْذَی ہ: سے جوتا طلب کرنا۔ الحِذاء جمع اَحْذِیَة جوتا (ع ا) گھوڑے کا نعل، اونٹ کا موزہ ضرب المثل ہے: کلُّ الحذاء یحتذی الحافی الوَقِعُ دکھتے ہوئے اور ننگے پاؤں والا ہر قسم کا جوتا پہن لیتا ہے۔ یہ مثل ایسے مصیبت زدہ کیلئے بولی جاتی ہے جو معمولی چیز پر قناعت کرے۔ جیسے کہتے ہیں، بھوکے کو دو روٹی غنیمت ہے۔ الحِذْوَة و الحُذْوَة گوشت کا ٹکڑا۔ الحَذَّاء جمع حَذَّاؤُون جوتے بنانے والا۔

۲۔ حَذَا ـُ حَذْوًا و حِذاءً ہ و ـ حَذوہ کی پیروی کرنا، نقل کرنا۔ اِحْتَذَی مثالَ فلان و علی مثالہ کی پیروی کرنا، کی مشابہت پیدا کرنا۔

۳۔ حَذَا و حَاذَی مُحَاذَاةً و حِذَاءً ہ کے سامنے ہونا، کے سامنے بیٹھنا۔ تَحَاذَیَا: یکدوسرے کے سامنے ہونا۔ کہا جاتا ہے۔ بنو فلان یتحاذون الماءَ بنو فلاں پانی آپس میں برابر بانٹتے ہیں۔ الحِذاء و الحِذَة و الحَذْو و الحُذْوَة و الحِذْوَة سامنے، مقابل: کہا جاتا ہے۔ داری حِذاءَ دارہ: میرا گھر اس کے گھر کے سامنے ہے۔ جلس حِذاءَہ و بحذاءہ وہ اس کے مقابل بیٹھا۔ المُحاذَی: سامنے۔ مقابل، کہا جاتا ہے۔ ھو مُحَاذاتک وہ تیرے سامنے یا مقابل ہے۔

۴۔ حَذَا ـُ حَذْوًا و حِذاءً الشرابُ لِسانَہ شراب کا زبان کو چھیل دینا۔

۵۔ حَذَا ـُ حَذْوًا و حِذاءً التراب فی وجوھھم: کے منہوں میں خاک ڈالنا۔

٦- حَذَا ـُ حَذْوًا و حِذَاءً زيدًا شيئًا: زید کو کچھ دینا۔
الحِذْوَة و الحُذْوَة: عطیہ، بخشش۔
ب حَذَا ـُ حَذْوًا: حذا حذوہ: کی نقل کرنا، کے مشابہ ہونا، کی مثال پر عمل کرنا۔ حاذاہ: کے مقابل ہونا۔ کے سامنے ہونا، کے متوازی ہونا، کا سا ہونا۔
تحاذی: ایک دوسرے کے مقابل ہونا، متوازی ہونا۔
اِحْتَذَى على / ب: کی نقل کرنا۔ ہ: کی نقل کرنا۔
ـــ على / ب / ہ: کو بطور مثال یا نمونہ لینا، اختیار کرنا یا پر بطور مثال یا نمونہ عمل کرنا۔ ـ ہ: کو بطور جوتے کے پہننا۔ حَذْوَ: کے مقابل، کے سامنے حَذْوَكَ النعلَ بالنعل: مکمل طور پر، ہو بہو یا یکساں انداز میں، ٹھیک ٹھیک، چپلی میں متروں کی طرح، حِذَا جمع اَحْذِيَة: جوتا، سینڈل۔ صانع الأَحْذِيَة: موچی، کفش دوز، جوتے بنانے والا۔ حِذاءَ و بِحِذاءِ: کے مقابل، کے سامنے۔ حَذّاء: جوتے بنانے والا، موچی
على محاذاة يا في محاذاة: کے ساتھ ساتھ، پہلو بہ پہلو، کے متوازی۔ احتذاء: نقل کرنا۔ مُحَاذٍ: مقابل، سامنے۔

حذی: ١- حَذَى ـِ حَذْيًا الخَلُّ لِسانَهُ: سرکہ کا زبان کو چھیلنا۔
٢- حذى ـِ حَذْيًا يَدَهُ: کا ہاتھ کاٹنا۔ ـ ہ بلسانه: کی غیبت کرنا، کو گالیاں دینا المِحْذاء: بہت عیب جوئی یا غیبت کرنے والا۔
٣- أَحْذَى إِحْذاءً ہ طعنةً: کو نیزہ مارنا۔
٤- اَحْذَى إِحْذاءً ہ: کو مال غنیمت کا حصہ دینا۔
الحُذيا و الحُذايَة و الحِذِيّة: مال غنیمت کا حصہ
الحُذَيّا: خوشخبری سنانے والے کو دیا جانے والا ہدیہ، مال غنیمت کا حصہ۔

حرّ: ١- حَرَّ ـــ حَرَارًا العبدُ: غلام کا آزاد ہونا۔ ـــ حَرَارًا و حُرِّيَّةً: آزاد اور شریف اصل والا ہونا۔
حَرَّرَ العبدَ: غلام کو آزاد کرنا۔ ـــ الولَ، او الشيءَ: لڑکے کو یا چیز کو اللہ تعالیٰ کی اطاعت اور خدمت کے لئے وقف کرنا، بعض کے نزدیک لڑکے کو صرف اللہ کی خدمت کے لئے آزاد کرنا اور اس سے کوئی اور کام نہ لینا معنی ہے۔ تَحَرَّرَ العبدُ: غلام کا آزاد ہونا۔
الحُرّ جمع اَحْرار و حِرار: آزاد، شریف۔ ـــ من كل شيء: ہر شے کا عمدہ حصہ کہا جاتا ہے۔ فرسٌ حُرٌّ: اصیل گھوڑا۔ طينٌ حُرٌّ: مٹی جس میں ریت نہ ملی ہو۔ حُرُّ الارض: زمین کا بہترین حصہ۔ حُرُّ الوجه: رخسارہ کہا جاتا ہے۔ لطمه على حُرِّ وجهه: اس نے اس کے گال پر طمانچہ مارا۔ الحُرَّة جمع حَرائِر و حُرّات: حرّ کا مونث۔ آزاد عورت شریف عورت ارضٌ حُرَّة (ط ١): زمین جس کی مٹی میں ریت نہ ہو رملةٌ حُرَّة: وہ ریت جس میں گارا نہ ہو۔ الحُرِّيَّة و الحَرُورَة و الحَرُورِيَّة (ان آخری دو لفظوں میں ح مضموم بھی آتی ہے) آزادی، خالص ہونا۔ حُرِّيَّةُ القوم: قوم کے شریف لوگ۔ کہا جاتا ہے: هو من حُرِّيَّة قومه: وہ اشراف قوم سے ہے۔
٢- حَرَّ ـ حَرًّا و حَرَّةً و حُرُورًا و حَرارَةً: گرم ہونا۔ ـ الماءَ: پانی گرم کرنا۔ اَحَرَّ النهارُ: دن کا گرم ہونا۔ اِسْتَحَرَّ القتالُ: لڑائی کا تیز ہونا، شدت اختیار کرنا۔ الحَرّ جمع حُرُور و اَحارِر (قیاس کے خلاف): گرمی۔ الحَرَّة جمع حَرّات و حِرار، و أَحَرُّون و حَرُّون (ط ١): سیاہ بوسیدہ پتھروں والی زمین۔ الحجرُ الحَرِّيّ: سیاہ بوسیدہ پتھروں والی زمین سے منسوب پتھر۔ الحجر الحرّاني بھی کہلاتا ہے۔ اس سے چکیاں بنائی جاتی ہیں۔ الحارّ: گرم۔ الحَرُور: گرم ہوا، سورج کی گرمی، آگ۔ الحَرِير و المَحْرُور: غصہ کی گرمی والا۔ الحَرارَة: گرمی۔ الحَرِيرَة: غصہ کی گرمی والی۔ المَحرُور: اپنے اندر گرمی رکھنے والا۔
٣- حَرَّ ـ حَرَّةً: پیاسا ہونا۔ اَحَرَّ صدرَهُ: کو پیاسا کرنا، پیاس لگانا۔ الحِرَّة: پیاس۔ کہتے ہیں: رماه اللّٰهُ بالحِرَّة تحت القِرّة: اللہ تعالیٰ اس کو موسم سرما میں پیاس میں مبتلا کرے۔ الحَرّان مونث حَرَّى جمع حِرار و حَرارَى: سخت پیاسا۔
٤- حَرَّ ـ حَرًّا الارضَ: زمین کو برابر کرنا، ہموار کرنا۔ حَرَّرَ الكتابَ: کتاب کو خوبصورت اور درست لکھنا۔ ـ الوزنَ: وزن ٹھیک کرنا۔
٥- حَرَّرَ المعنى: معنی کو حشو و زوائد سے پاک کرنا۔ الحُرِّيَّة: خلوص۔
٦- الحُرّ (ح): شکرا، باز، کبوتر کا بچہ۔ حُرُّ الدار: گھر کا درمیان، بیچ۔ ساقُ حُرٍّ (ح): زقمری۔ عينُ حُرٍّ (ح): ایک پرندہ۔ احرار البقول: خام کھائی جانے والی سبزیاں، جیسے سلاد۔ الحارّ من الاعمال: دشوار یا مشقت والا کام۔ الحَرَّة: درد ناک عذاب، پھنسی، بہت تاریکی۔ الحرير: ریشم، ریشم کا کپڑا یا لباس۔ الحَريرة: ریشم کے کپڑے کا ٹکڑا۔ (ط) دودھ گھی اور آٹے سے تیار کیا ہوا کھانا۔
الحَرِيرِيّ: ریشم بنانے والا ریشم فروش۔
☆ حَرَّرَ ہ: کو صاف کرنا، واضح کرنا، ٹھیک بنانا یا وضع کرنا، کو صحیح طور پر لفظوں میں ادا کرنا، کی ٹھیک تعریف کرنا، کا صحیح محل یا مقام جان لینا، (کتاب پر) نظر ثانی کرنا (کتاب رسالہ) مدوّن کرنا، کی ایڈیٹری کرنا، کی ادارت کے فرائض سر انجام دینا)، کتاب رسالہ اشاعت کے لئے تیار کرنا، کتاب کی تدوین کرنا، کتاب رسالہ کو درست کر کے شائع کرنا۔ ـــ ہ: کو لکھنا، تحریر کرنا، تصنیف کرنا، تالیف کرنا، ترتیب دینا، جمع کرنا، مرتب کرنا۔ حُرّ جمع احرار (مذکر)، حرائر (مونث): شریف آزاد پیدا ہونے والا، اصلی، خالص، کھرا، بے میل (جیسے لعل جواہر وغیرہ) بے ملاوٹ، آزاد، آزادی سے زندگی بسر کرنے والا، جسے حقوق شہریت حاصل ہوں، جسے روکا نہ گیا ہو، حریت پسند (جمع احرار)، آزاد خیال (جمع احرار)۔ ـ على: کے بارے میں صاف دل، راستباز، صاف گو، صاف باطن، بے لاگ، مخلص، بے تعصب، ـــ: دستیاب دولت جس کی سرمایہ کاری نہ کی گئی ہو۔
الاحتياطي الحرّ: آزاد غیر زیر بار اور محفوظ سرمایہ۔
من حرّ مالِهِ: اپنی نقدی کے ساتھ، اپنے ہاتھ میں موجود وسائل سے۔ حَرَّة جمع حَرّات: پتھریلا علاقہ، آتش فشانی سرزمین، لاوے کا علاقہ۔ حُرِّيَّةُ العبادة: عبادت کی آزادی۔ حرية الفكر: سوچ کی آزادی، آزادی فکر۔ حرية النشر (او الصحافة): پریس کی آزادی۔ حريرٌ صَخرِيٌّ: از بستس، از بتاس، ریشہ دار معدنی مادہ asbestos۔
حرير صناعِيّ: نقلی یا مصنوعی ریشم (rayon)۔
حَرِيرِي: ریشمی، ریشم کا، ریشم کے متعلق۔
حرائِرِي: ریشمی، ریشم کا، ریشم کا کپڑا بنانے والا۔
حَرّار: ریشمی کپڑا بنانے والا۔ حَرارَة: گرمی، گرمائی، بخار کی حرارت، بخار، درجہ حرارت، ٹمپریچر (temperature)، شدت کی گرمی، (احساس، جذبہ کا) جوش، ولولہ، تپش، شوق، طیش، سرگرمی، گہری دلچسپی، شدت، سختی، زور (کمال کا) جلنا، جلن۔
حُرَيْرَة جمع حُرَيْرات: حرارت کی اکائی، حرارہ (غذا سے حاصل ہونے والی) توانائی کی اکائی، (calory, caloric)۔ حَرارِيّ: حرارت کا، حرارت کی اکائی کا، توانائی کی اکائی کا۔ وحدة حرارية: حرارت کی اکائی، حرارہ، (غذا سے حاصل ہونے والی) توانائی کی اکائی۔ حراريه جمع حراريات: بمعنی وحدة حرارية حَرّان مونث حَرَّى جمع حِرار

و حَـــرَارِیٰ: پیاسا، پرجوش، تپتا ہوا، پرولولہ، گرم (مجازاً)۔ زَفْـرَۃ حَـرَّیٰ: گرم آہ، پرولولہ آہ، دموعٌ حَرَّیٰ: گرم گرم آنسو۔ اَحَرّ: زیادہ گرم، زیادہ پرتپاک۔ علی احرّ من الجَمْر: خلجان میں، مخمصے میں، انتہائی تشویش کے عالم میں، زبردست جوش میں۔ مِحَرّ: گرم کرنے کا نظام، گرم کرنے کی تنصیب۔ تحریر: آزادی، مخلصی، رہائی، خلاصی، رہائی، چھٹکارا، مکتی، نجات، ریکارڈ کرنا، قلمبند کرنا، ضبط تحریر میں لانا، محفوظ کرلینا، لکھنا، اشاعت کے لئے ترتیب دینا، درست کرکے شائع کرنا، تدوین، ترتیب، تالیف، ادارت (اخبار وغیرہ کی) جمع تحریرات و تحاریر: تحریر کا ٹکڑا، دستاویز، انتخاب، خلاصہ، ریکارڈ۔ رئیس التحریر: ایڈیٹر انچیف۔ ادارۃ التحریر: ایڈیٹروں کی مجلس، ادارتی عملہ۔ تَحْرِیرِی: آزادی کا، چھٹکارے کا، نجات کا، مخلصی کا، حریت پسندانہ، ضبط تحریر میں لایا ہوا، تحریری، لکھا ہوا، بصورت تحریر۔ حارّ: گرم، قدرے گرم، پرجوش، پرشوق، جلتا ہوا، سرگرم، دہکتا، دمکتا، تیز، تند، ولولہ انگیز، تندخو۔ مُحَرِّر جمع مُحَرِّرُون: آزاد کرنے والا، لکھنے والا، کلرک، (اخبار رسالہ وغیرہ کا) ایڈیٹر، مدیر۔ مُحَرَّر: اللہ تعالیٰ کے لئے وقف شدہ، قلمبند کیا ہوا، ضبط تحریر میں لایا ہوا، لکھا ہوا، فہرست میں مندرج، نوٹ کیا ہوا جمع مُحَرَّرات: اندراجات، ریزولیشنز۔ مُتَحَرِّر: آزاد، آزادی کا حامی۔

حرب: ۱۔ حَرَبَ ۔ حَرْبًا الرجلَ: کا سب کچھ لوٹ لینا یا چھین لینا۔ صفت مفعولی۔ حَرِیب جمع حَرْبیٰ و حُرَبَاء و مَحْرُوب: حُرِبَ الرجلُ مالَه: کا مال چھینا جانا۔ حَارَبَ حِرَابًا و مُحَارَبَةً ہ: سے لڑائی کرنا۔ أَحْـرَبَ فـلانًـا: کی دشمن کا مال لوٹنے کے لئے رہنمائی کرنا۔ ـــ الحربَ: لڑائی کو بھڑکانا۔ تَحَارَبَ و اِحْتَرَبَ القَوْمُ: لڑائی کی آگ بھڑکانا۔ الحَرْب جمع حُرُوب: جنگ، لڑائی۔ آپ کہتے ہیں: وقعت بینهم حربٌ: ان کے درمیان لڑائی چھڑ گئی۔ یہ کلمہ مؤنث ہے اور کبھی مذکر بھی استعمال ہوتا ہے۔ اس کی تصغیر حُرَیب ہے۔ ـــ الصاعقة یا الحرب الخاطفة: جلد فتح کے لئے فوج کی طرف سے اجتماعی جنگ۔ رجلٌ حَرْبٌ: شجاع، جنگجو آدمی۔ کہا جاتا ہے: انا حربٌ لمن یحاربنی: جو مجھ سے لڑے میں اس کا دشمن ہوں۔ دارُ الحرب: دشمنوں کا ملک، وہاں کے رہنے والے حربیون کہلاتے ہیں۔ الحَرَب: ہلاکت، تباہی، خرابی۔ الحَرْبَة جمع حِرَاب: نیزہ، برچھی، برچھا، گھاؤ۔ الحِرْبَة: جنگ کی ہیئت، کہا جاتا ہے: وقعت بینهم حربة شدیدة: ان کے درمیان شدید جنگ چھڑ گئی۔ الحَرَّاب: نیزہ بردار، نیزہ بنانے والا۔ الحِرْبَاء: زرہ کی میخ۔ المِحْرَب و المِحْرَاب جمع مَحَارِیب: جنگجو، لڑاکا، بہادر۔

۲۔ حَرِبَ ۔ حَرَبًا: سخت غضبناک ہونا، صفت حَرِب۔ حَرَّبَ ہ: کو غضبناک کرنا۔ اِحْرَنْبیٰ اِحْرِنْبَاءً: شرارت وغصہ کے لئے، تیار و آمادہ ہونا۔ الحَرِب جمع حَرْبیٰ: سخت غضبناک۔

۳۔ حَرِبَ الرجلُ: ہلاکت کو بلانا، ہائے افسوس ہائے افسوس کہنا (وَاحَرْبَاہ)۔ وَاحَرْبَا: اس کلمہ سے مرنے والے پر روتے ہیں، افسوس کرنے کے لیے مستعمل ہے: افسوس، ہائے افسوس۔ (واحرباہ میں ہ وقف کے لئے ہے)۔

۴۔ حَرَّبَ السنانَ: نیزے کے پھل کو تیز کرنا۔

۵۔ حرِبَ ۔ حَرَبًا: پیاسا ہونا۔

۶۔ اَحْرَبَ النخلُ: کھجور کے درخت کا شگوفہ نکالنا۔

۷۔ اِحْرَنْبیٰ احرنباءً: چت لیٹ کر اپنی ٹانگیں آسمان کی طرف اٹھانا۔

۸۔ اِحْرَنْبیٰ احرنباءً المکانُ: جگہ کا وسیع و کشادہ ہونا۔

۹۔ الحَرْبَة جمع حَرَبات و حَرْبات: دینی فساد، جمعہ کا دن۔ المَحْرَب و المِحْرَاب جمع مَحَارِیب: صدر مجلس، لوگوں کے جمع ہونے کی جگہ۔ (کہا جاتا ہے: انه یکره المحاریب: وہ اس بات کو ناپسند کرتا ہے کہ وہ صدر مجلس میں بیٹھے اور لوگوں سے ممتاز ہو) شیر کی کچھار۔ المِحْرَاب: گھر کا شروع کا حصہ، اچھی جگہ، قبلہ۔ مِحرابُ المسجد: امام کی جگہ۔ الحِرْبَاء: پشت کا گوشت۔ ـــ و الحِرباءَۃ جمع حَرَابیّ (ح): گرگٹ، تلون مزاجی کے لئے بطور مثل مشہور ہے، عام لوگ اسے حِربایَة و بربختی (فارسی) کہتے ہیں۔

۱۰۔ الحِرْبِش و الحِرْبِّش (ح): اژدہا۔

○ حَرِبَ ۔ حَرَبًا: ناراض ہونا، برہم ہونا، غضبناک ہونا۔ حَارَبَ ہ: سے لڑنا، جنگ کرنا، کے خلاف یا سے لڑنا، لڑائی کرنا۔ تَحَارَبَ: آپس میں لڑنا، ایک دوسرے سے لڑنا، جنگ میں مشغول ہونا، احترب بمعنی تحارب: حرب (مونث) جمع حُرُوب: جنگ، لڑائی ـــ علی بال: کا دشمن یا کے دشمن۔ حربٌ اهلیة: خانہ جنگی۔ حرب صحافیة: صحافیانہ یا پریس منافرت۔ الحروب الصلیبیة: صلیبی جنگیں۔ الحرب العُظمیٰ و الحرب العالمیّة و الحرب العامة: پہلی جنگ عظیم۔ کشفت الحربُ عن ساقها اور قامت الحرب علی ساق: شدید جنگ شروع ہوگئی یا یکا یک لگ گئی۔ حَرْبِیّ: جنگجو، جنگجوانہ، جھگڑالو، محارب، شریک جنگ، جنگی، فوجی، جمع حربیون: جنگجو، نبردآزما، (فوجی) سپاہی۔ البولیسُ الحربی: ملٹری پولیس۔ حَرْبَة: نیزہ، برچھا، برچھی، بلم، نیزے کی انی، انی، سنگین، تلوار۔ مِحراب جمع مَحاریب: محراب مسجد، نماز کا طاق۔ احتراب: گھمسان کی لڑائی، باہمی کشمکش۔ مُحَارَبَة: جدوجہد، لڑائی، جنگ و جدل، لڑائی بھڑائی، محاربہ۔ مُحَارِب: جنگ کرنے والا، لڑنے والا، جنگجو، جنگی سپاہی، فوج کا معمولی افسر۔ المتحاربون: جنگ کے فریق، شرکاء جنگ۔

○ حَرْبُوشَة جمع حَرَابِش: گولی۔ حَبّ (دوا کی) (مٹھائی کی) گولی، (دوا کی) گولی۔

حرت: حَرَتَ ۔ حَرْتًا الشیءَ: کو سخت ملنا۔ حَرِتَ ۔ حَرَتًا الرجلُ: بدخلق ہونا۔ الحَرْت: جانور کے چبانے کی آواز۔ الحَرِیت (ح): ایک قسم کی مچھلی۔

حرث: ۱۔ حَرَثَ ۔ حَرْثًا: کھیتی باڑی کرنا، صفت حارث جمع حُرّاث و حَرَّاث ـــ الارضَ: زمین میں ہل چلانا، کھیتی بونا۔ الحَرْث (ر): کھیتی۔ الحارث جمع حُرّاث (فا)۔ الحِراثة: کھیتی، کاشتکاری۔ المِحْرث جمع مَحَارِث و المِحراث جمع مَحَارِیث (ر): ہل۔

۲۔ حَرَثَ ۔ حَرْثًا المالَ: مال کمانا، جمع کرنا۔ اِحْتَرَثَ المالَ: مال کمانا۔ الحارث و ابو الحارث: شیر کی کنیت۔ الحَرَائِث واحد حَرِیثَة: کمائیاں۔

۳۔ حَرَثَ ۔ حَرْثًا و أَحْرَثَ و اِحْتَرَثَ الدابةَ: جانور کو تھکانا، لاغر و دبلا کرنا۔ صفت مفعولی: حریثة ج حرائث۔

۴۔ حَرَثَ ۔ حَرْثًا الخبزَ: روٹی کے ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

۵۔ حَرَثَ ۔ حَرْثًا الشیءَ: کا اچھی طرح مطالعہ کرنا۔

۶۔ حَرَثَ ۔ الأمرَ: کسی امر کو یاد کرکے بھڑک جانا۔

ـ النارَ: آگ کو کریدنا۔ المِحْرث جمع مَحَارِث و المِحْراث جمع مَحَارِیث: آگ ہلانے کی سیخ، کریلنی۔

☆ حَرَثَ ـ حَرْثًا ہ: زمین میں ہل چلانا، زمین جوتنا، زمین میں بونا، زراعت کرنا، کاشت کرنا، زمین ٹھیک کرنا، سدھارنا، سنوارنا، زمین تیار کرنا، کھیتی باڑی کرنا۔ حَرْث: کھیتی باڑی کرنا، زمین جوتنا، زمین میں ہل چلانا، کاشتکاری کرنا، کھیتی، کھیتی باڑی، کھیتی کی زمین، زراعت، کاشتکاری، قابل زراعت یا قابل کاشت زمین، کاشت، مزروعہ زمین، شجرزار، باغ، پودے، درخت۔ حَـــرْثَة: قابل کاشت یا قابل زراعت زمین، کاشت، زراعت، مزروعہ زمین۔ حِـــراثَة: کھیتی باڑی، کاشتکاری، زمینداری، کشاورزی، زراعت۔ حَرَّاث: ہل چلانے والا، کسان۔ حَـــارِث جمع حُـرَّاث: ہل چلانے والا۔ ابو الحارث: شیر۔

حرج: ۱۔ حَرِجَ ـ حَرَجًا الرجلُ: مجرم ہونا۔ أَحْرَجَ ہ: کو گناہ میں مبتلا کرنا۔ تَحَرَّجَ: گناہ سے بچنا۔ الـحَـرَج: گناہ۔ کہا جاتا ہے: لا حَـرَجَ عـلیك: تمہارا کوئی قصور نہیں یا تم پر کوئی اعتراض نہیں۔ حَدِّثْ عن البحر ولا حرج: سمندری حالات بیان کرو۔ مبالغہ وغیرہ کے بارے میں تم پر کوئی اعتراض نہ ہوگا۔ الحِرج جمع أَحْرَاج و حِراج: گناہ۔

۲۔ حَرِجَ ـ حَرَجًا الشیءُ: تنگ ہونا۔ ـــ ت العینُ: آنکھ کے دھنس جانے کی وجہ سے چندھیانا۔ ـ الیه: تنگ ہوکر کی پناہ لینا۔ ـــ الغبارُ: گردو غبار کا تنگ مقام میں چکر کھانا۔ حَـرَّجَ ہ: کو تنگ کرنا۔ ـــ علیه: پر دباؤ ڈالنا، کسی سے کہنا کہ تو تنگی میں ہے۔ أَحْـرَجَ ہ: کو تنگی میں ڈالنا، کو تنگ جگہ کے لئے مجبور کرنا۔ ـــ فلانًا الیه: کو پر مضطر کرنا۔ الـحَرَج: گھنے درختوں والی تنگ جگہ۔ الـحَرِج: تنگ، گھنے درختوں والی تنگ جگہ۔ الحَرِیج: تنگ۔ الـمُحَرِّج: تنگ کرنے والا۔ کہا جاتا ہے: حلف بالمُحَرِّجَات: اس نے تنگی میں مبتلا کرنے والی قسمیں کھائیں۔

۳۔ حَرِجَ ـ حَرَجًا علیه الشیءُ: پر کسی چیز کا حرام ہونا۔ أَحْرَجَ عـلیـه الامرَ: پر کوئی کام حرام کرنا، ناجائز ٹھہرانا۔ الحَرَج: حرمت۔

۴۔ حَرِجَ ـ حَرَجًا انیابُهُ: غصہ سے دانت پیسنا۔

۵۔ حَـرَّجَت الـنـصاعة فی ید الدلاّل: مال یا سامان تجارت کی قیمت کا دلال کے پاس انتہائی بڑھ جانا۔ الـحَـرَاج: دلال کے پاس مال یا سامان تجارت کی قیمت کا مزید بڑھنے سے رک جانا۔ سوقُ الحَرَاج: نیلامی کا بازار، بازار نیلامی۔

۶۔ الحَرَج: مردہ لیجانے کا تختہ۔ الحَرِج: لڑائی میں ثابت قدم رہنے والا، کسی معاملہ میں پیش قدمی کرنے سے خوف کھانے والا۔ الحِرْج جمع اَحْرَاج و حِـــراج: بکریوں کا ریوڑ، شکار میں کتے کا حصہ، درندوں کے شکار کے لئے رسیوں کا پھندا، کوڑی۔ الـحَرَجَة جمع حَـرَج و حـرَجَـات: بکریوں یا اونٹوں کا ریوڑ۔ ـــ ج حِراج و اَحْرَاج (ن): جنگل۔ المِحْرَاج من اللیالی: بہت ٹھنڈی رات۔

۷۔ حَـرْجَلَ حَـرْجَلَةً: لمبا ہونا، دائیں بائیں دوڑنا۔ الحُرْجُل و الحُراجِل: لمبا۔ الـحَـرْجَل و الـحَرْجَلَة: گھوڑوں کا گلہ۔ کہا جاتا ہے: جاءُوا حَرَاجِلَةً: وہ اپنے گھوڑوں پر آئے۔ الـحَرْجَلة: لنگڑا پن۔

۸۔ حَـرْجَمَ الإبـلَ: اونٹوں کو ایک دوسرے پر گرتے ہوئے جمع کرنا۔ اِحْـرَنْـجَمَ القومُ او الابلُ: لوگوں یا اونٹوں کا اکٹھا ہونا، بھیڑ کرنا۔ ـــ عن الامر: کسی امر کا ارادہ کرکے اس سے ہٹ جانا۔

۞ حَرِجَ ـ حَرَجًا: تنگ ہونا، مضبوط ہونا، مشکل میں یا مصیبت میں مبتلا ہونا، مشکلات میں گھر جانا، محدود ہونا، زچ ہونا، بڑی مشکل میں ہونا، ذہنی تکلیف یا کوفت میں ہونا۔ ـــ علی: پر حرام ہونا۔ حَرَّجَ ہ: کو تنگ کرنا، مضبوط کرنا، کسنا، مشکل میں ڈالنا، کو پیچیدہ بنانا، الجھانا، میں الجھنیں پیدا کرنا، کو مشکل بنانا۔ ـــ ہ علی: کو پر حرام کرنا، ناجائز ٹھہرانا۔ ـــ فی: پر جما رہنا، ڈٹا رہنا، قائم رہنا۔ أَحْـرَجَ ہ: کو تنگ کرنا، محدود کرنا، میں روڑا اٹکانا، رکاوٹ ڈالنا، کو روکنا، کی راہ میں حائل ہونا، کو حد کے اندر رکھنا، پر پابندی لگانا، کو پیچیدہ بنانا، مشکل بنانا، بگاڑنا، سنگین بنانا، خطرہ میں ڈالنا۔ ـــ ہ: کو پریشان کرنا، مشکل میں ڈالنا۔ ـــ الی: کو پر مجبور کرنا۔ ـــ ہ علی: کو پر حرام کرنا۔ تَحَرَّجَ: گناہ اور برے کاموں سے پرہیز کرنا۔ ـــ مــن: سے باز رہنا، احتراز کرنا، اجتناب کرنا، سے پہلو تہی کرنا، پہلو بچانا، بچنا، کنی کترانا۔ ـــ زچ ہونا، دیوار سے لگا دیا جانا، مظلوم ہونا یا ہو جانا، مصیبت میں مبتلا ہونا، سخت ذہنی اذیت میں ہونا، نازک یا تشویشناک ہو جانا، پیچیدہ یا مشکل ہو جانا (صورت حال کا) سنگین ہو جانا (کی حیثیت کا) خطرہ میں پڑ جانا۔ تَحَرَّجَ صدرُهُ من (ب): سے افسردگی محسوس کرنا، پر پریشان ہونا۔ تَحَرَّجَ بـه الناسُ: اس بات نے لوگوں کے لئے معاملات یا حالات کو مشکل بنا دیا۔ حَـرَج: تنگی، سختی، گنجائی، روک، آڑ، قید و بند، سمٹاؤ، کھچاوٹ، قبض، اینٹھن، پابندی، قید، مصیبت، جبر، تعدی، ظلم و ستم، دکھ، تکلیف، تنگ دستی، احتیاج، دشواری، انتہائی جسمانی یا روحانی تکلیف یا اذیت، مشکل، پر اندیشہ صورت حال، ممانعت، امتناع، حرام، ممنوع چیز، گناہ۔ لا حَـــرَجَ: کوئی اعتراض نہیں۔ لا حَرَجَ علیك: تمہارے راستہ میں کوئی رکاوٹ نہیں، تمہیں آزادی حاصل ہے۔ حَرَج واحد حَرَجَة جمع حرجات و حِراج و أَحْـرَاج: درختوں کا جھنڈ، گھنا جنگل، درختوں سے بھرا ہوا علاقہ، عمارتی لکڑی کے درختوں سے بھرا ہوا علاقہ۔ حَـرِج: تنگ، کسا ہوا، پابند، مظلوم، سخت دباؤ میں، دق، پریشان، سنگین (صورت حال، حالت)۔ أَحْرَج: زیادہ تنگ، زیادہ قریب، زیادہ کسا ہوا، زیادہ سنگین۔ حَرَاج نیلام۔ حَرَاجَة: سنگینی، شدت مشکل، پیچیدگی (صورت حال کی)۔ تَحْرِیج: جنگل بنانا، جنگل لگانے کا عمل۔ تَحَرُّج: پابندی، روک، ممانعت، ضبط، احتیاط، بے تعلقی، بے ربطی، بے وابستگی، بزدلی، بے حد شرمندہ پن، لحاظ، جھجک، بے اعتمادی، بے حوصلگی، کم ہمتی، بودا پن، ڈرپوکی، سنگین پیچیدگی، بھاری پن، (صورت حال کی) دشواری۔ مُحَرِّجاتُ الأَیْمَان: واجب، ذمہ داری لینے والی باضابطہ قسمیں۔ مُحْرِج: پریشان کن، کام بگاڑ دینے والا۔ مُتَحَرِّجُ الصدر: پریشان، ہنگامہ خیز، ہلچل پیدا کرنے والا، تشویش انگیز، سخت اذیت میں، مظلوم، دبایا ہوا۔

حرد: ۱۔ حَرِدَ ـ حَرَدًا و حَرْدًا علیه: پر غضبناک ہونا صفت حارِد و حَرِد و حَرْدان۔

۲۔ حَرِدَ ـ حَرَدًا و حَرْدًا الوترُ: کمان کے تاروں میں بعض کا بعض سے لمبا ہونا صفت: حَرْد۔

۳۔ حَرَدَ ـ حَرْدًا ہ: کا ارادہ کرنا، قصد کرنا۔

۴۔ حَرَدَ ـ حَرْدًا ہ: کو منع کرنا، روکنا۔ حَرَّدَہ: کو منع کرنا، روکنا۔

۵۔ حَرَدَ ـ حَرْدًا الخشبَ: لکڑی میں سوراخ کرنا۔

۶۔ حَرَدَ ـ حُرُودًا: اپنی قوم سے جدا ہو کر اکیلا اور تنہا ہونا صفت: حَرْد و حَرِد جمع حِراد و حَرِید جمع حُـرَدَاء: حَـرَّدَ الشعرُ: بال کا تنہا اگنا۔ أَحْرَدَہ: کو علیحدہ کرنا۔ اِنْـحَرَدَ: اکیلا ہونا، تنہا

ہونا۔

۷۔ حَرَّدَ الشیءَ: کوٹیڑھا کرنا۔

۸۔ حَرَّدَ الحبل: رسی بٹنا۔

۹۔ حَرَّدَ: جھونپڑی میں پناہ لینا۔ المُحَرَّد (ا ع): چوکیدار کا جھونپڑا۔

۱۰۔ حَارَدَتِ الناقةُ: اونٹنی کا کم دودھ والی ہونا، صفت حَرُود و مُحَارِد۔ ۔ت السنة: سال کا کم بارش والا ہونا۔ ۔ الرجل: پہلے دینا اور پھر دینا بند کر دینا۔ الحَرِید: بہت میں سے تھوڑی چیز۔ الأحْرَد جمع حُرُد: بخیل، کمینہ۔

۱۱۔ اَحْرَدَ فی المشی: تیز چلنا۔ انحرد النجم: ستارہ ٹوٹنا۔

۱۲۔ تَحَرَّدَ الادیمُ: ادھوڑی کے بال گرنا۔

۱۳۔ الحَرَد (مص) اونٹ کی اگلی ٹانگ کے پٹھے کا ڈھیلا پن۔ الأحْرَد جمع حُرُد: حَرَد کی بیماری کا مریض، زرہ کے بوجھ کی وجہ سے اچھی طرح نہ چل سکنے والا۔ الحَرِید: دُور، خشک کی ہوئی مچھلی۔

☆ حَرِدَ ـ حَرَدًا علی: پر یا سے پریشان ہونا، ناراض ہونا، غیر مطمئن ہونا، برہم ہونا، غضبناک ہونا۔ حارِد و حَرِد و حَرْدان: پریشان غیر مطمئن، ناراض، برہم، غضبناک۔

حرذ: الحِرذَون جمع حَرَاذین (ح): گرگٹ کے مشابہ ایک جانور، نرسوسمار۔

☆ حِرذَون جمع حَرَاذِین: چھپکلی، چلپاسہ۔

حرز: ا۔ حَرَزَ ـ حَرْزًا المال: کی حفاظت کرنا، کو جمع کرنا، اکٹھا کرنا۔ حَرَّزَ الشیءَ: کو محفوظ رکھنے میں حد سے تجاوز کرنا۔ أحْرَزَ الشیءَ: کو جمع کرنا، محفوظ رکھنا، کا ذخیرہ رکھنا۔ الحَرَز جمع احْرَاز: ہر وہ چیز جو محفوظ کی گئی ہو۔ الحِرز: ہر چیز جو اشیاء کی حفاظت میں کام آئے جیسے صندوق وغیرہ۔ ہر وہ چیز جو ضائع اور تلف ہونے سے بچائے۔ حصہ، کہا جاتا ہے: اخذ حِرزَهُ اس نے اپنا حصہ لیا۔ الحَرِیز جمع کردہ شئے۔ کہا جاتا ہے: لاحَرِیزَ من بیع اگر تم نے میری خواہش کے مطابق قیمت دے دی تو میں فروخت کرنے سے انکار نہیں کروں گا۔ الحَرِیزَ جمع حَرَائِز من الابل: وہ اونٹ جسے عمدگی کی وجہ سے فروخت نہ کیا جائے۔

۲۔ حَرِزَ ـ حَرَزًا: پرہیزگار ہونا۔ حَرُزَ ـ حَرَازَةً و حَرَازًا المکانُ: جگہ کا محفوظ ہونا۔ حَرَّزَ و أحْرَزَ المکانُ الرجلَ: جگہ کا کسی کے لیے جائے پناہ بننا۔ تَحَرَّزَ و احْتَرَزَ منه: سے بچنا۔ اِسْتَحْرَزَ محفوظ جگہ میں آجانا۔ الحِرْز: محفوظ جگہ (کہا جاتا ہے: حِرْزٌ وحَرِیْزٌ و حَارِزٌ: مُحْصَن حصین منیع (محفوظ جگہ وغیرہ) جیسے کہا جاتا ہے: داهیة دهیاء) (مُعَوِّذین کی اصطلاح میں) تعویذ۔ الحِرز جمع احْرَاز

۳۔ الحَرَز جمع اَحْرَاز: اخروٹ جس سے بچے کھیلتے ہیں۔

○ حَرَزَ ـ حَرْزًا ہ: کو رکھنا، کی حفاظت کرنا، کو بچانا، محفوظ رکھنا، کا خیال رکھنا۔ حَرُزَ ـ حَرَازَةً: مضبوط ہونا، مضبوطی سے قلعہ بند ہونا، ناقابل تسخیر ہونا۔ اَحْرَزَ ہ: کو رکھنا، محفوظ رکھنا، کو بچائے رکھنا، کی حفاظت کرنا، کو حاصل کرنا، جیتنا۔ احرز نصرًا (انتصارًا): کامیابی حاصل کرنا۔ أحْرَزَ قَصَبَ السَّبْقِ: بڑی کامیابی حاصل کرنا، جیتنا۔ تَحَرَّزَ مِن: میں چوکس، چوکنا یا ہوشیار ہونا، سے بچنے کی کوشش کرنا۔ ــــ محتاط ہونا، احتیاطی تدابیر کرنا، توجہ کرنا۔ حِرز جمع اَحْرَاز: محفوظ جگہ، جائے پناہ، پناہ گاہ، گوشۂ تنہائی، حفاظت (جمع احراز و حُرُوز) تعویذ۔ حَرِیز: سخت محفوظ، ناقابل رسائی، ناقابل تسخیر۔ اِحراز: حصول۔ اِحْتِراز جمع اِحتِرازات: احتیاط، چوکنا پن، ہوشیاری، ہوشمندی، دور بینی، قید، جھجک، تحفظ۔ بکل الاحتراز: مکمل تحفظ سے۔ حَارِزة (فیوز، برقی) fuse۔ مُحرِز: حاصل کرنے والا، جیتنے والا۔ ــــ علی: کا حامل، پر قابض۔

حرس: ا۔ حَرَسَ ـ حَرْسًا ہ: کی حفاظت کرنا، رکھوالی کرنا صفت: حارِس جمع حُرَّاس و حَرَسَة وحَرَس و أحراس، أحْرَسَ بالمکان: کسی جگہ کی حفاظت کے لئے مقیم ہونا۔ تَحَرَّسَ و إحْتَرَسَ منه: کسی سے محفوظ رہنا، بچ کر رہنا۔ الحَرَس بمعنی حُرَّاس ۔ حَرَسُ الملك واحد حَرَسِیّ شاہی محافظ، باڈی گارڈ، بادشاہ کے اعوان۔ الحَرَاسَة: حفاظت۔ الحَرِیسَة جمع حرائس بکریوں کا باڑہ۔

۲۔ حَرَسَ ـ حَرْسًا الشیءَ: کو چرانا، چوری کرنا۔ الحَرِیسَة جمع حَرَائِس: رات کو چوری کی ہوئی بکری، چوری۔

۳۔ حَرِسَ ـ حَرَسًا: لمبی زندگی پانا۔ الحَرْس جمع أحْرَاس: زمانہ۔ کہا جاتا ہے۔ مضی علیه حَرْسٌ اس پر ایک زمانہ گذر گیا۔ الأحْرَس: پرانا جس پر ایک زمانہ گذر گیا ہو۔

۴۔ جارِسُ السماء و جارِسُ السِماك (فلك): دو ستارے۔ الحَرَسان: رات، دن۔

○ حَرَسَ ـ حَرْسًا و حِرَاسَةً ہ/ہ: کی حفاظت کرنا، پہریداری کرنا، نگہبانی کرنا، کو قابو میں رکھنا، پر تسلط قائم رکھنا، کی نگرانی کرنا، کا انتظام کرنا، کو حاصل کرنا، بچانا، بچائے رکھنا، کے حفاظتی اقدامات کرنا، کو محفوظ رکھنا، کو سنبھال کر رکھنا۔ ــــ علی: کی دیکھ بھال کرنا، نگرانی کرنا۔ احترس من: سے بچنا، چوکس، چوکنا یا ہوشیار ہونا، میں بہت محتاط ہونا، کے خلاف حفاظتی انتظام کرنا۔ حَرَس: پہرے دار، سنتری، حفاظتی دستہ، محافظ دستہ، باڈی گارڈ۔ الحرس السیَّار: قومی فوج، ملیشیا۔ حرس الشرف: گارڈ آف آنرز۔ الحرس المَلَکِی: شاہی محافظ۔ الحرس الملوکی: "ـ" کا باڈی گارڈ۔ الحَرَس الوطنی: نیشنل گارڈ، قومی محافظ۔ حِرَاسَة: نگہبانی، پہرے داری، پاسبانی، کنٹرول، تسلط، محافظ کا فریضہ، نگرانی، انتظام، محافظت، سرپرستی، حفاظت داری کا پروانہ، بدرقہ، راہ کا نگہبان، انتظام، ریاست کا انتظام، کسی کی جائیداد وغیرہ پر اس وقت تک قبضہ کرنا جب تک وہ قرض وغیرہ کی ادائیگی نہ کرے۔ حراسة السواحل: بحری پولیس (coast guard)۔ احتراسًا من: کی سے حفاظت کے لئے۔ حارِس جمع حَرَسَة و حُرَّاس: چوکنا، چوکس، ہوشیار، چوکیدار، پہرے دار، سنتری، محافظ، نگران، ناظم، منصرم، مہتمم، ناظر، سرپرست، سرپرستانہ۔ حارس التَرِکَة: ریاست یا جاگیر کا منتظم۔ حارِسُ الخواتِم: پہریدار۔ حارِسُ المَرْمَی: گول کیپر۔ حارِسٌ قضائی: کسی جائیداد وغیرہ پر اس وقت تک قانونی طور پر قابض جب تک قرض وغیرہ کی ادائیگی نہ ہو۔ (دیوالیہ پن یا غیر معین شرح سود کے حصوں میں)۔ ملاك حارس: محافظ فرشتہ۔ حارس اللیل: رات کا پہرے دار۔ مَحْرُوس: محفوظ، حفاظت کیا گیا۔ اللہ تعالی کی طرف سے محفوظ کیا ہوا۔ شہروں کے ناموں کے بعد لقب کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ المَحْرُوسون: بچے، کنبہ، خاندان۔ مُحْتَرِس محتاط، چوکس، چوکنا، ہوشیار۔

حرش: ا۔ حَرَشَ ـ حَرْشًا و تَحَرَّشَ الضبَّ: سوسمار کا شکار کرنا۔ تَحَرَّشَ الضبَّ و بالضبّ: سوسمار کا شکار کرنا۔ اِحْتَرَشَ الضبَّ: سوسمار کا شکار کرنا۔ ــــ لعیاله: اپنے اہل و عیال کے لئے کمانا۔ الحَرَّاش من الحیّات (ح) سیاہ پرانا سانپ۔

٢۔ حَرَشَ – حَرْشًا و تَحْرَاشًا البعيرَ: اونٹ کو اس کی پیٹھ کی رسّی سے رگڑنا تاکہ وہ تیز چل سکے۔

٣۔ حَرَشَ ـ حَرْشًا و تَحْرَاشًا الرجلَ: کو خراش لگانا۔

٤۔ حَرَشَ – حَرَشًا: کھردرا ہونا صفت: أَحْرَشُ۔ الحَرِش: کھردرا۔ الحُرْشَة و الحَرَش: کھردراپن۔ الأَحْرَش جمع حُرْش: کھردرا (کہاجاتا ہے: دینار احرش: نیا کھردرا دینار) کھردری گوہ، سوسمار۔

٥۔ حَرَش – حَرْشًا الرجلُ: دھوکا دینا۔ حَرَّشَ بين القوم: لوگوں کو ایک دوسرے کے خلاف اُکسانا۔ (اسی طرح کتوں وغیرہ کو ایک دوسرے کے خلاف اکسانے کے معنی میں بھی آتا ہے)۔ اِحْتَرَشَ الرجلُ: دھوکا دینا۔ الحَرُش جمع حِرَاش: دھوکا۔

٦۔ تَحَرَّشَ بـه: کا مقابلہ کرنا، سے تعرض کرنا، متصادم ہونا۔

٧۔ اِحْتَرَشَ الشيءَ: کو جمع کرنا، اکٹھا کرنا۔ —— القومُ: لوگوں کا مجتمع ہونا، اکٹھا ہونا۔ الحَرُش جمع حِرَاش: جماعت۔

٨۔ الحَرُش جمع حِراش: اثر۔ الحَرِش: جسے نیند نہ آئے یا نہ آتی ہو۔ الحَرِيش جمع حُرُش (ح): کوڑیالہ سانپ۔ ایک دریائی جانور، گینڈا۔ الحَرِيْشَة (ن): ایک قسم کی نباتات۔ کہاجاتا ہے: اخرجتُ له حَرِيْشَتِيّ: جو کچھ میرے پاس تھا وہ میں نے نکال کر اسے دے دیا۔

٩۔ الحُرْشُف: سخت زمین۔ الحَرْشَف جمع حَرَاشِف (ع ا): مچھلی کے کھپرے۔ (ح): ٹڈی جس کے ابھی پر نہ نکلے ہوں۔ (ح) چھوٹے پرندے۔ زرہ کی کڑیاں، کمزور اور بوڑھے لوگ (کہاجاتا ہے: ليس ثمَّ غير حَرْشَفِ رجال: وہاں سوائے کمزور اور بوڑھے لوگوں کے کوئی نہیں)، پیادوں کی جماعت۔ (ن): ایک قسم کی نباتات، ساحل سمندر کے پتھر۔

☆ حَرَشَ – حَرْشًا ہ/ہ: کو کریدنا، چھیلنا، نوچنا، کھرچنا، ناخن مارنا، پنجہ مارنا۔ حَرَّشَ ہ: کو اکسانا، ابھارنا، بھڑکانا، ترغیب دینا، ورغلانا، برانگیختہ کرنا، کو طیش میں لانا، غصہ دلانا، مشتعل کرنا۔ — بين: کے درمیان نااتفاقی کا بیج بونا، ان بن یا جھگڑا کرادینا، لوگوں کو ایک دوسرے کے خلاف کر دینا۔ تَحَرَّشَ بـ: سے جھگڑا کرنا، سے دنگا شروع کرنا، کو طیش میں لانا، غصہ دلانا۔ حِرش و حُرُش جمع اَحْرَاش و حُرُوش: جنگل، جھاڑ جنگل۔ حَرِش و اَحْرَش: کھردرا، موٹا جھوٹا، ناہموار، نوکیلا، گٹھیلا۔ حَرَش، حُرُوشَة و حَرَاشَة: کھردراپن، کرختگی، سختی، ناہمواری۔ تحريش: اکساہٹ، چھیڑنا، چھیڑ، اشتعال یا طیش دلانا، تحریک، ہیجان، ہلچل، اضطراب۔ تَحَرُّش: اشتعال، اصرار، ابرام، خواہ مخواہ دخل، بے جا مداخلت، دخل اندازی، دست اندازی، دخل در معقولات، کسی کام میں ٹانگ اڑانا۔ حَرْشَف جمع حَرَاشِف: مچھلی کے کھپرے۔

حرص: ١۔ حَرَصَ ـ حَرْصًا الجلدَ: چمڑا چھیلنا۔ — القَصَّارُ الثوبَ: دھوبی کا کپڑے کو کوٹتے یا دھوتے ہوئے پھاڑ دینا۔ حُرِصَ المرعى: چراگاہ کو بالکل چر لیا جانا۔ الحَرْصَة و الحَارِصَة و الحَرِيصَة: وہ زخم جو چمڑے کو پھاڑ دے، وہ بادل جو سخت بارش سے زمین کو چھیل ڈالے۔

٢۔ حَرَصَ ـ و حَرِصَ ـ حِرْصًا و اِحْتَرَصَ على الشيءِ: کی حرص کرنا، کا لالچ کرنا، کو بہت چاہنا، صفت: حَرِيص جمع حُرَصَاء و حِرَاص و حُرَّاص مؤنث: حَرِيْصَة جمع حِرَاص و حَرَائِص۔ حَرَّصَ ہ على الشيءِ: کسی شخص کے کسی چیز کے لالچ کو تقویت دینا، اور اس سے لگاؤ اور بخل کو بڑھانا، کو کا مشتاق بنانا، کو کا حرص و لالچ دلانا۔ تَحَرَّصَ: بتکلف لالچ کرنا۔ الحِرص (مص): لالچ، بخل۔

٣۔ تَحَرَّصَ: وقت کا انتظار کرنا۔ هو يتحرص غداء هم و عشاء هم: وہ ان لوگوں کے صبح و شام کے کھانے کے وقت کی تاک میں رہتا ہے۔

○ حَرَصَ ـ و حَرِصَ ـ حِرْصًا على: کی خواہش کرنا، کو چاہنا، کا لالچ کرنا، کی تمنا کرنا، کو طلب کرنا، کا حاجتمند ہونا، کا اشتیاق رکھنا، کی آرزو رکھنا، کا پکا ارادہ کئے ہوئے ہونا، پر ہمہ تن متوجہ ہونا، پر تلا ہوا ہونا، کے لئے جدوجہد کرنا، سخت کوشش کرنا، کا متمنی ہونا، کی آرزو کرنا۔ حِرص: لالچ، طمع، دلدادگی، شیفتگی، حرص، خواہش، آرزو، تمنا، جدوجہد، دوڑ دھوپ، سعی و کوشش (صلہ علی کے ساتھ)۔ حِرْصًا على: کی خواہش میں، کی کوشش میں۔ حِرْصًا على الارواح: خطرہ! (ٹریف کے نشانات پر انتباہ کے طور پر لکھا جاتا ہے)۔

حرض: ١۔ حَرَضَ ـ حُرُوضًا و حَرِضَ ـ حَرَضًا و حَرُضَ ـ حَرَاضَة: بری بیماری میں مبتلا ہو کر لاغر و ناتواں ہونا صفت: حَارِض و حَرِض و حَارِض و حَارِضَة: کہاجاتا ہے: ناقة حَرْضٌ: لاغر و ناتواں اونٹنی۔ حَرَضَ – حَرْضًا نفسَهُ: اپنی جان کو خراب کرنا۔ حَرَّضَ الشيءَ: کو خراب کرنا، بگاڑنا۔ — فلانًا: کی بدنی یا عقلی خرابی کو دور کرنا۔ أَحْرَضَ ہ الحزنُ او المرضُ: غم یا بیماری کا بدن کو گھلا دینا۔ الحَرَض (مص): بدن، مذہب یا عقل کی خرابی۔ الحِرْضَة جمع حِرَض: رذیل ناقص الحال آدمی جس کو کوئی پاس نہ آنے دے۔ المُحَرَّض: جسے غم نے گھلا دیا ہو۔

٢۔ حَرِضَ – حَرَضًا: گر پڑنا اور اٹھ نہ سکنا۔ أَحْرَضَ ہ: کو گرانا۔ المُحَرَّض و الحَرِيض: گرا ہوا جو اٹھ نہ سکے۔

٣۔ حَرَّضَ ہ على الأمر: کو کسی بات پر اکسانا، برانگیختہ کرنا۔ أَحْرَضَ ہ على الشيءِ: کو کی ترغیب دینا۔ تحارضوا على العمل: ایک دوسرے کو کام پر برانگیختہ کرنا۔

٤۔ حَارَضَ على العمل: پر ثابت قدم رہنا۔

٥۔ حَارَضَ فلانًا: تیر کی چھڑ سے ایک دوسرے کو مارنا۔

٦۔ الحُرُض و الحُرُض: اشنان جس سے کھانے کے بعد ہاتھ دھوئے جاتے ہیں۔ حَرَضُ الثوب: کپڑے کا حاشیہ۔

☆ حَرَّضَ ہ على: کو پر اکسانا، برانگیختہ کرنا، مہمیز کرنا، ابھارنا، کو کی ترغیب دینا، کی میں اعانت کرنا، کو پرجوش میں لانا، کو پر متحرک کرنا۔ تحريض: اکساہٹ، ترغیب، اشتعال انگیزی، اشتعال انگیز بات۔ —— على: پر ترغیب، انگیخت، تحریک (ارتکاب جرم میں) اعانت، مدد، پر ہلچل، اضطراب، پریشانی، شورش، کے خلاف اشتعال انگیز پروپیگنڈا۔ تحريضيّ: اکسانے والا، ابھارنے والا، ہیجانی، ہیجان پیدا کرنے والا، اشتعال انگیز، برانگیختہ کرنے والا، آتش افروز۔ حارض: برا، خراب، پاپی، بدکار، بداعمال، نقصان رساں، مضر۔ مُحَرِّض: اکسانے والا، ترغیب دینے والا، اعانت جرم کرنے والا، جذباتی تقریریں کرنے والا، لوگوں کو اشتعال دلانے والا مقرر، تحریک میں حصہ لینے والا، اشتعال دلانے والا۔

حرف: ١۔ حَرَفَ – حَرْفًا الشيءَ عن وجهه: کو پھیر دینا، جھکا دینا۔ — عن الشيءِ: سے انحراف کرنا۔ حَرَّفَ الشيءَ: کو جھکانا، کا کنارہ بنانا۔ — القلمَ: قلم کو ٹیڑھا قط دینا۔ — القولَ: بات کو بدل دینا، تبدیل کر دینا۔ تَحَرَّفَ عنه و اِنْحَرَفَ و اِحْرَوْرَفَ: سے جھک کر ایک طرف ہو جانا۔

الحَرف جمع حِرَف: کنارہ، دھارا، سرا۔ حَرْفُ الجَبَل: پہاڑ کا تیز سرا، پہاڑ کی تیکھی چوٹی۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ علی حرف مِن امرہ: فلاں شخص معاملہ کے کنارے پر ہے یعنی اگر کوئی چیز بھی خلاف خاطر ہوئی تو وہ فوراً اس سے کنارہ کشی اختیار کرے گا۔ حَرْفُ النهر: دریا کا کنارہ۔

۲۔ حَرَفَ - حَرْفًا لعیاله: اپنے عیال کے لئے اِدھر اُدھر سے کما کر لانا۔ أَحْرَفَ: اہل وعیال کے لئے محنت ومشقت برداشت کرنا۔ تَحَرَّفَ لعیاله: ہر پیشہ سے عیال کے لئے کمائی کرنا۔ اِحْتَرَفَ: کوئی پیشہ اختیار کرنا۔ لأهله: اپنے گھر والوں کے لئے کمائی کرنا۔ الحِرْفَة جمع حِرَف: پیشہ، ہنر، کمانے کا طریقہ۔ المَحْرِف و المُحْتَرَف: کمائی کرنے کی جگہ، ادھر ادھر حرکت کرنے اور عمل کرنے کی جگہ۔ یہ دونوں لفظوں بالعموم ماہرانہ دستکاری سے خاص ہیں۔ حَرِیفُ الرجل جمع حُرَفَاء: ہم پیشہ۔ المُحْتَرِف: پیشہ ور۔

۳۔ حُرِفَ فی ماله حَرْفَةً: کے مال میں سے کچھ ضائع ہونا۔ المُحَرَّف: جس کا مال جاتا رہا ہو۔

۴۔ حَارَفَ الجرحَ: زخم کو سلائی سے ٹٹول کر اس کا اندازہ کرنا۔ المِحْرَف و المِحْرَاف: زخم کی گہرائی کا اندازہ کرنے کی سلائی۔

۵۔ حارَفَ الرجلَ: کو بھلائی یا برائی کا بدلہ دینا۔ ۔ ہ: کے ساتھ کاروبار کرنا، معاملہ کرنا، برتاؤ کرنا۔ شاعر کہتا ہے: فقد علموا فی الغزو کیف نحارف: ان کو پتہ چل گیا کہ ہم لڑائی میں ان کے ساتھ کیسا معاملہ کرتے ہیں۔ أَحْرَفَ الرجلَ: کو بھلائی یا برائی کا بدلہ دینا۔

۶۔ اَحْرَفَ: بدحالی کے بعد خوش حال ہونا۔

۷۔ اَحْرَفَ الناقةَ: اونٹنی کو دبلا کرنا۔

۸۔ تَحَارَفَ علیه فی البیع وغیرہ: سے فروخت میں ہیراپھیری کرنا۔ اِحْتَرَفَ: تلاش کرنا، حیلہ کرنا۔

۹۔ الحُرْف واحد حُرْفَة (ن): رائی، کالی مرچ کے دانے، محرومی۔ الحَرْف جمع حِرَف: پانی کی گذرگاہ۔ ــــ جمع حُرُوف و أَحْرُف: حروف تہجی میں سے ایک حرف جس کو حرف المبنی کہتے ہیں۔ ــــ فی النحو: وہ کلمہ جو دوسرے سے مل کر معنی دے اور اس کا نام حرف المعنی ہے۔ کلمہ، جیسے کہتے ہیں هٰذا الحرف لیس فی القاموس: یہ کلمہ (لفظ) ڈکشنری میں نہیں ہے۔ الحُرْفَة: محرومی، بدبختی۔ المُحَارَف: محروم، پھوٹی قسمت والا۔ الحَرَافَة: (ذائقہ کی) جلن، تیزی تلخی۔ الحِرِّیف: تلخ، جلن دار، تیز۔ کہتے ہیں: هذا بصلٌ حِرِّیف: یہ پیاز تیز ہے۔

حَرَّفَ ہ: کو ڈھلواں کرنا، ترچھا کرنا، جھکانا، ترچھا بنانا، خم دار بنانا، خم کرنا، موڑنا، کا حلیہ بگاڑنا، بات کو توڑ مروڑ کر بیان کرنا، کے بارے میں غلط بیانی کرنا، میں کھینچ تان کر بیان کرنا، کے بارے میں غلط تاویل کرنا، کے غلط معنی لینا، کا غلط معنی نکالنا، کو کچھ کا کچھ سمجھنا، کی غلط تفسیر کرنا، سے غلط نتیجہ نکالنا، کو بگاڑنا، گھڑنا، میں ردوبدل کرنا اور کے متعلق غلط بیانی کرنا۔ حَرَّفَهُ عن موضعه: کا مفہوم بگاڑنا، توڑ مروڑ کر بیان کرنا، کے صحیح معنی چھین لینا۔ تَحَرَّفَ: ایک راستہ چھوڑ کر دوسرے پر سفر کرنا، ایک سڑک سے دوسری کی طرف مڑنا، مُڑنا۔ ــــ عن: سے منحرف ہونا، ہٹنا، تجاوز کرنا، انحراف کرنا، (اصل موضوع سے) ہٹنا، سے پہلو تہی کرنا، پہلو بچانا، بچنا، کنی کترانا۔ ــــ: حلیہ بگڑا ہونا، مسخ شدہ ہونا، توڑ مروڑ کر بیان کیا ہوا ہونا، میں غلط بیانی کی گئی ہونا، بگڑا ہوا ہونا، خراب ہونا، غلط تاویل کیا گیا ہونا، راہِ راست سے بھٹکا ہوا ہونا۔

اِنْحَرَفَ: مڑنا۔ ــــ عن: سے ہٹنا، منحرف ہونا، تجاوز کرنا، انحراف کرنا، اعراض کرنا۔ ــــ اِلی: کی طرف مڑنا، کا رخ کرنا۔ ــــ ب: کو ترچھا دکھانا، ڈھلوان ظاہر کرنا، توڑا مروڑا ہوا دکھانا، خراب دکھانا، صراط مستقیم سے ہٹا ہوا دکھانا۔ ــــ بہ عن: کو سے باز رہنے کو کہنا، کو کے خلاف مشورہ دینے سے روکنا۔ اِنْحَرَفَ مزاجُه: کی طبیعت کا ناساز ہونا، کا بیمار ہونا۔ ــــ: ترچھا ہونا، ڈھلواں ہونا، ٹوپی کا ٹیڑھا یا بانکا ہونا۔ اِحْتَرَفَ ہ: کوئی کام پیشہ کے طور پر کرنا۔ ــــ: کامیابی کے لئے جدوجہد کرنا۔ حَرْف جمع حِرَف: (چاقو، تلوار کی) دھار تیز کنارا، حد، سرحد، کنارا (پیالے، پہیے وغیرہ کا)، کنارا (جیسے برلب...... میں) کنارہ (جیسے مصیبت کے کنارے پر)۔ جمع حُرُوف و أَحْرُف: حرف، حرف صحیح، حرف (گرامر میں اسم، ضمیر، صفت یا فعل کے علاوہ) ٹائپ (type)۔ علی حرفٍ: غیر مستقل مزاج، متلون، مذبذب، کچے ارادے کا، ڈگمگ، پس وپیش میں، غیر جانبدار۔ الفاظُهُ بحُرُوفِها: واقعی اس کے الفاظ۔ بالحرف یا بالحرف الواحد: لغوی معنی میں، حقیقی معنی میں، لفظی طور پر، واقعی، سچ مچ، من وعن، عین مین، بالکل، ہو بہو، لفظ بلفظ، حرف بحرف، بعینہٖ۔ حَرْفًا بحرف: لفظ بلفظ، لفظی طور پر۔ وَقَّعَ بالأحرف الأولی معاهدةً: معاہدہ پر مختصر دستخط کرنا، معاہدہ پر مخفف دستخط کرنا، چھوٹے دستخط کرنا (to initial)۔ الحروف الابجدیة: حروف ابجد۔ الحروف الشمسیة: شمسی حروف، وہ حروف جن پر ا ل داخل ہو تو ان حروف کے ساتھ مل جائے۔ جیسے الناس میں تلفظ (انّاس) ہوگا۔ الحروف القمریة: قمری حروف وہ حروف تہجی جن میں ال داخل کیا جائے تو وہ ان سے علیحدہ رہے جیسے القمر میں (تلفظ ا ل قمر ہوگا)۔ حرف الجرّ: حرف جار جو ان الفاظ میں جن سے پہلے آئے آخری حرف کو زیر یا دوزیریں دے جیسے فی الکتابِ (کتاب میں) فی کتابٍ (ایک کتاب میں)۔ اسے حرف الخفض بھی کہتے ہیں۔ حرف التعریف: ال جیسے قلم سے القلم میں۔ اس سے نکرہ مُعَرَّف ہو جاتا ہے۔ حرف العطف: دو لفظوں یا جملوں کو جوڑنے میں جو لفظ استعمال کیا جائے جیسے و (اور) حرف الاستفهام: سوال کرنے کے لئے جو حرف استعمال کیا جائے۔ اسے کہتے ہیں۔ جیسے مَنْ (کون)، ما (کیا)۔ حرف القسم: وہ حرف جس سے قسم کھائی جائے جیسے واللہ میں واو قسمیہ ہے۔

حَرْفِی: حرفی، لفظی۔ حِرْفَة: پیشہ، کاروبار، فن، ہنر، تجارت۔ حَرِیف جمع حُرَفَاء: مستقل خریدار، مربی، سرپرست، گاہک۔ حِرِّیف: تیز، چبھتا ہوا، تلخ (ذائقہ)۔ حِرِّیفات: مسالہ دار، چٹ پٹا یا خوشبودار کھانا، مزے کی چیز، نفیس غذا۔ مُحْتَرَف ب: میں منفعت بخش طور پر لگا ہوا، پیشہ کے طور پر کوئی کام کرنے والا۔ صحافی محترف ب: پیشہ ور صحافی۔ مُحْتَرِف: پیشہ ور، دنیا میں ابھرنے کا متمنی، جسے صرف اپنی ترقی سے غرض ہو، ابن الوقت، مفاد پرست۔ مُحْتَرَف جمع مُحْتَرَفات: سٹوڈیو، اٹیلر: وہ کمرہ یا عمارت جس میں کوئی فن کار، مصور یا نقاش کام کرتا ہے۔

حرق: حَرَقَ - حَرْقًا ہ بالنار: کو آگ سے جلانا۔ حَرَّقَ و أَحْرَقَ ہ بالنار: کو آگ سے جلانا۔ تَحَرَّقَ و اِحْتَرَقَ: آگ سے جلنا۔ الحَرْق و الحَرَق (مص): جلن۔ الحُرْقَة و الحَرْقَة: جلن، حرارت۔ کہا جاتا ہے فی جوفه حرقة: اس کے پیٹ میں گرمی ہے۔ الحَرُوق و الحُرُوق: سوختہ چقماق۔ الحَرِیق جمع حَرْقَی: آگ لگنا، جلا ہوا۔ وہ جگہ جہاں آگ لگی ہو، گرمی وسردی وغیرہ سے جلی ہوئی نباتات، آگ کی

بھڑک، آگ کا شعلہ۔ الحُراق و الحِراق: بہت تیز دوڑنے والا گھوڑا۔ الحَرِيقة جمع حَرائِق فی اصطلاح العامّة: کسی جگہ آگ کا لگنا، حرارت۔
ـــ و الحُرُوقَة: پانی ابال کر اس میں آٹا ڈالنے سے تیار کردہ ایک قسم کا کھانا۔ الحَرّاقة جمع حَرّاقات: آگ پھینکنے والی کشتی۔ ٹارپیڈو (torpedo)۔ ـــ عند العامة: جلد بُرا سے صاف کرنے کے لئے رکھی جانے والی چیز۔ المُحرَقة جمع مُحرَقات: سوختنی قربانی، ہون۔

۲- حَرَقَ ـُ حَرْقًا ہ بالمِبرَد: کو ریتی سے رگڑنا۔ ـــ الشيءَ: کسی چیز کے ایک حصہ کو دوسرے سے رگڑنا۔
ـــ ـُ حَرْقًا و حَرِيقًا و حُرُوقًا نابَهُ عليه: پر دانت پیسنا۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ يحرُق عليَّ الأُرَّمَ: وہ میرے اوپر مارے غصہ کے دانت پیستا ہے۔ المِحرَق: ریتی۔

۳- حَرِقَ ـَ حَرَقًا شعرُهُ: کے بالوں کا کٹ جانا یا گر جانا، جس کے بال کٹ گئے یا گر گئے ہوں اُسے حَرِقُ الشعَر کہا جاتا ہے۔ الحَرَق: چھوٹے بال۔

۴- حَرِقَ و حُرِقَ: کے پاؤں کے پٹھے یا رگ کا کٹا ہوا ہونا۔ الحارِقة: پاؤں کا پٹھا یا پاؤں کی رگ۔
الحُرقَة و الحارُوقَة و الحُرّاقَة من السيوف: تیز کاٹنے والی تلوار۔

۵- حَرَقَ المرعَى الإبلَ: چراگاہ کا اونٹوں کو پیاس لگانا یا پیاسا کرنا۔

۶- الحَرِق: بہت بجلی چمکانے والا بادل۔ الحُراق و الحُرّاق: بہت کھاری پانی۔ الحُراق و الحِراق: ہر شئے کو خراب کرنے والا۔ حُراق اصبعه: عام لوگوں کے ہاں ایک معروف کھانے کا نام۔

۷- الحِرقِد جمع حَراقِد: زبان کی جڑ۔ الحَرقَدة: حلق کی گرہ۔

۸- حَرقَصَ فی المشي: چلنے میں چھوٹے قدم رکھنا۔ ـــ الكلام: جلدی جلدی بولنا۔ ـــ ہ: پر پیار سے ہاتھ پھیرنا، کو تنگ کرنا۔ ـــ اللحمَ و نحوه: گوشت وغیرہ کو تلنا۔ الحُرقُوص جمع حَراقِيص (ح) پسّو کے مانند ایک کیڑا، چابک کا سرا۔ ـــ و الحرصوص: تلے ہوئے گوشت کی ایک چھوٹی بوٹی۔

۹- الحَرقَفة جمع حَراقف و حَراقِيف (ع ا) سرین کی ہڈی کا سرا۔ الحُرقُوف (ح) لاغر جانور۔

☆ حَرَّقَ ہ: کو جلانا۔ ـــ: جلنا، چوٹ کھانا، اذیت محسوس کرنا، میں ٹیس اٹھنا، چست و چالاک ہونا۔ حرق قلبَهُ جمع حرق قلوبَهُم: کو تنگ کرنا، پریشان کرنا، دق کرنا، کو غصہ یا اشتعال دلانا، بھڑکانا۔
ـــ ـُ حَرْقًا ہ: کو اکھار گرنا۔ حَرَّقَ ہ: کو جلانا۔ ـــ اَسْنانَهُ: دانت پیسنا۔ أَحْرَقَ ہ: کو جلانا، کو آگ سے برباد کرنا، کھلسانا، جلا کر سیاہ کرنا، کو جھلس دینا، کو بھونا، کو گرم پانی سے دھونا، کو ابالنا، جوش دینا، کو آگ لگانا، سلگانا، تپانا۔ اَحْرَق فَحْمَةَ لَيْلِهِ فِی: کوئی کام کرتے ہوئے رات گزار دینا، رات گئے تک مطالعہ یا کام کرتے رہنا۔ تَحَرَّقَ: جلنا، بھڑکنا، شعلہ زن ہونا، مشتعل ہونا، گرم ہو کر تباہ ہو جانا، آگ پکڑنا، آگ سے بھسم ہو جانا، خاک سیاہ ہو جانا، برباد ہو جانا، احساس، جذبہ سے بھر جانا۔ ـــ ہ بـ: گھل گھل کر مر جانا، ـــ سے بہت ناراض ہونا، ناخوش ہونا۔ تَحَرَّقَ شوقًا: بڑی خواہش، بڑی آرزو یا وطن کی یاد سے نڈھال ہونا۔ اِحْتَرَقَ: جلنا، شعلہ زن ہونا، مشتعل ہونا، گرم ہو کر تباہ ہو جانا، میں آگ لگنا، آگ سے بھسم ہو جانا، خاک سیاہ ہو جانا، برباد ہو جانا۔ حَرْق: جلنا، خاکستر کر دینا، عمل احتراق، آگ میں جل جانا، آگ میں جل بجھنا، آگ جلانا، آگ لگانا، آگ لگنا، آتش زنی، جمع حُرُوق جلن۔ حَرَق: آگ، آتش، بھابڑ، آتش زدگی۔
حُرْقَة و حَرْقَة: جلنا، خاکستر کر دینا، جلنا، آگ میں جل جانا، آگ میں جل بجھنا، اذیت، ٹیس، جلن، تکلیف، سوہان روح، روحانی اذیت، درد و کرب، سخت امتحان، کڑی آزمائش۔ حُراق و حُرّاق: آگ پکڑنے والی کوئی سوکھی چیز، سوختہ۔ حَرّاق جلتا ہوا، شعلہ زن، گرم۔ حَرِيق و حَرِيقَة جمع حَرائِق: آگ، آتش، بھابڑ، آتش زدگی۔ حَرّاقة تارپیڈو۔ حَرَقان: جلنا، پاؤں میں درد۔ مَحْرَق جمع مَحارِق: نقطہ ماسکہ، مرکز۔ تَحارِيق دریائے نیل کے انتہائی نچلی سطح پر بہنے کا موسم، سال کا گرم ترین موسم۔ تحرّق إلى: کے لئے سخت آرزو۔ تَحَرُّق: جلنا، جلانا، خاکستر کر دینا۔ تحرُّق جلنا، آگ میں جل جانا، آگ میں جل بجھنا،
اِحراق: جلنا، جلانا، خاکستر کر دینا۔ تحرُّق جلنا، آگ میں جل جانا، آگ میں جل بھننا۔
إِحْتِراق: جلنا، آگ میں جل جانا، آگ میں جل بجھنا، آگ، آتش، بھابڑ، آتش زدگی۔ غُرْفَةُ الإحتراق: (ریلوے) انجن میں وہ جگہ جہاں آگ جلا کر حرارت اور روشنی پیدا کی جاتی ہے۔ قابلُ الاحتراق: آتش گیر۔ حارِق: جان بوجھ کر کسی عمارت وغیرہ کو آگ لگانے والا، آتش انداز، آتش زن، جلانے والا۔ مَحْرُوق: جلا ہوا، جل کر کوئلہ ہونے والا، جھلسا ہوا، بھونا ہوا، سرخ گوں، سرخی مائل، کانسی کے رنگ کا جمع مَحْرُوقات: ایندھن۔ فَخّارٌ مَحْرُوقٌ: آگ میں تپائی ہوئی مٹی۔ قُنْبُلَةٌ مُحْرِقَة: آگ لگانے والا بم۔ مُحْرِق: مسان، لاش بھٹی۔ مُحْرَقة: سوختنی قربانی۔

○ حُرقُدة جمع حَراقِد: کنٹھ، کنٹھا۔

○ حَرْقَفَة جمع حَراقِف: کولہے کی ہڈی کا باہر کو نکلا ہوا حصہ۔

حرك ۱- حَرِكَ ـَ حَرَكًا: ادائیگی حق سے رکنا۔

۲- حَرَكَ ـُ حَرْكًا: کے شانوں میں درد ہونا۔ ـــ ہ: کے شانوں پر مارنا۔ ـــ حارِكَهُ: کے شانوں کو کاٹنا۔ ـــ ہ بالسيف: کی گردن مارنا۔ حَرِكَ ـَ حَرَكًا: کے پہلوؤں یا شانوں کا کمزور ہونا۔ صفت: حَرِيك مؤنث حَرِيكَة۔ الحارِك (فا): شانہ۔ المَحْرِك: گردن اور سر کے جوڑ کی جگہ۔

۳- حَرُكَ ـُ حَرَكًا و حَرَكَةً: ہلنا، حرکت کرنا۔ حَرَّكَ ہ: کو ہلانا، حرکت دینا۔ تَحَرَّكَ: ہلنا، حرکت کرنا۔ کہا جاتا ہے: حَرَّكَ مِنّي الأمرُ: معاملہ نے مجھ کو بے چین کر دیا، میں معاملہ سے بے چین ہو گیا۔ الحَرَكَة: ہلنا، حرکت۔ الحركة اليومية الظاهِرَة (فلك): خیالی کرہ سماویہ کی کائنات کے محور کے گرد حرکت، جس کی وجہ زمین کا اپنے محور کے گرد گردش بتائی جاتی ہے اس گردش میں تقریبا ۳ منٹ، ۵۶ سیکنڈ کم ۲۴ گھنٹے لگتے ہیں۔ الحَرَاك: حرکت، ہلنا۔ الحَرِك: ہلکا پھلکا، چست، تیز خاطر۔ کہا جاتا ہے: غلامٌ حَرِكٌ: سبک و تیز خاطر لڑکا۔ المِحْراك: کریدنی، ہلانے کی چیز۔ المُحَرِّك جمع مُحَرِّكات: (ہوائی جہازوں، کاروں موٹر سائیکلوں وغیرہ کا) انجن، موٹر۔

☆ حَرَّكَ ہ: کو ہلانا، حرکت دینا، (کار وغیرہ) چلانا، چالو کرنا، ڈرائیو کرنا، کو آگے کو دھکیلنا، (مشین وغیرہ) چلانا۔ ـــ ہ (فوج) کو چلانا، متحرک کرنا، حرکت میں لانا، ـــ ہ: کو حرکت دینا، ہلانا، کو شروع کرنا، (گاڑی انجن) سٹارٹ کرنا، کو ابھارنا، میں تحریک پیدا کرنا، ہیجان پیدا کرنا، برانگیختہ کرنا، میں ہلچل ڈالنا، اضطراب پیدا کرنا، کو مضطرب کرنا، بے چین کرنا، کو ہیجان میں لانا۔ ـــ ہ علی: کو پرا کسانا، برانگیختہ

کرنا، ابھارنا، کو کی شہ دینا، کو کی ترغیب دینا، کو پر
بھڑکانا، ورغلانا، آمادہ کرنا، سے کا تقاضا کرنا۔ — ہ:
کو ہوشیار کرنا، خبردار کرنا، جگانا، سلگانا، برانگیختہ کرنا،
جوش میں لانا، بھڑکانا۔ — ہ: کو حرکت دینا۔ **حَرَّكَ
مشاعرَہ:** کی توجہ اپنی طرف مبذول کرائے رکھنا،
میں جذبات کی لہر دوڑا دینا، کے دل میں اتر جانا،
ہیجان پیدا کرنا، برانگیختہ کرنا۔ **حَرَّكَ العواطِفَ:**
احساسات و جذبات پر اثر انداز ہونا، رقت انگیز ہونا،
پر درد ہونا، موثر ہونا، دل گداز ہونا، پر اثر ہونا، دل سوز
ہونا، دل پر اثر کرنے والا ہونا۔ **لایُحَرِّكُ ساكِنًا:**
وہ سرکتا ہی نہیں، وہ غیر متحرک رہتا ہے، بے حس، کٹھور
یا سرد مہر رہتا ہے۔ **حَرَّكَ ساكِنَہٗ:** کو بے دار کرنا،
جگانا، کو بھڑکانا، جوش دلانا، ہیجان میں لانا۔ **تَحَرَّكَ:**
ہلنا، حرکت کرنا، چالو ہونا، سرکنا، ہٹنا، چلنے یا حرکت
کرنے لگنا، روانہ ہونا، (مسافر کا) سفر پر ہونا، (ریل
گاڑی کا) روانہ ہونا (جہاز کا) سمندری سفر شروع کرنا
یا سمندری سفر پر جانا یا چلنا، چالو ہونا، (کار وغیرہ کا)
ڈرائیو کیا جانا، (مشین کا) چلایا جانا، پریشان ہونا،
جوش میں ہونا، ہیجاں پیدا کیا جانا، تحریک پیدا کیا جانا،
آمادہ ہونا، بیدار ہونا، برانگیختہ ہونا، بھڑکنا، سلگنا،
مستعل ہونا، ظہور میں آنا، بروئے کار ہونا۔ **حَرِكٌ:**
فعال، خوش طبع، زندہ دل، تیز، ذہین، تیز فہم۔ **حَرَكَة
جمع حرَكات:** حرکت، جنبش، تحریک، (فوجی) نقل
و حرکت، مشین کے پرزوں کا عمل، چال، رفتار، گردش،
گڑبڑ، کھلبلی، ہلچل، ہنگامہ، افراتفری، شورش، بے
قراری، بے کلی، جسمانی ورزش، ہیجان، ترنگ، پالیسی
طریق کار، طریق عمل، کارروائی، دستور العمل، فعل،
عمل، کام، مہم، فوجی نقل و حرکت، جاری رہنا، ترقی،
ہونا، آمدورفت (ریل، جہازوں، گلی سڑک کی)۔ **فی
حرکاتہ و سکناتہ:** اس کے تمام کاموں یا کرتوتوں
میں، ہر صورت حال میں۔ **حركة المرور:**
آمدورفت ٹریفک۔ **حركة المراكب:** بحری جہازوں
کی آمدورفت۔ **حركة البضائع:** سامان تجارت کا
تبادلہ۔ **حركة الاموال:** مقررہ وقت کی بکری
(turnover)۔ **الحركة النِسْوِيَّة:** مساوات
نسواں کی حامی تحریک۔ **خَفِيفُ الحركة:** پھرتیلا،
چست و چالاک، لچکیلا، نرم، ملائم، ہلکا، تیز، ہوشیار،
مستعد۔ **ثَقِيلُ الحركة:** حرکت میں ست، دھیما،
مٹھا، لوگوں کے احساسات سے متاثر نہ ہونے والا،
بے ہمت، ناموزوں، بے تکا، بھاری قدموں سے
چلنے والا، غیر متحرک، بے عمل، ست، کاہل، آرام
طلب۔ **حَرَكِيّ:** حرکت کا، متحرک۔ **حَرَاك:**
حرکت، نقل و حرکت، جنبش، چال، رفتار، گردش۔
**مِحْرَك:** راستہ، گولی، گولے وغیرہ کا خط حرکت۔
**مِحْرَاك:** آگ کریدنی۔ **تَحْرِيكِي:** حرکت
دینے والا، اثر آفرین، قوت عمل کا حامل، قوت
آفریں۔ **تَحَرُّك جمع تَحَرُّكات:** حرکت، نقل و
حرکت، جنبش، چال، رفتار، گردش، آگے کی طرف
بڑھنا، آغاز، روانگی، (جہازوں کا) سمندر میں چلنا۔
**حَارِك:** کندھوں کے درمیان گھوڑے کی پیٹھ کا بلند
ترین حصہ۔ **مُحَرِّك:** تحریک کرنے والا، برانگیختہ
کرنے والا، اکسانے والا، ابھارنے والا، بھڑکانے
والا، جگانے والا، سبب، عامل (جمع عوامل) (جمع
**مُحَرِّكات**)۔ **مُحَرِّك،** وجہ، مہیج، شوق و جذبہ،
مہمیز، محرک حالات، عملی یا سببی عامل، موٹر، انجن۔
**مُتَحَرِّك:** حرکت کناں، متحرک، منقولہ، چلنے پھرنے
والا، نقل پذیر، حرکت پذیر۔ **صُوَر مُتَحَرِّكة:** فلم
motion pictures, movies۔

☆ **حَرْكَثَ (و حَرْكَش):** مشتعل کرنا، اکسانا، دل
میں اتر جانا، اثر کرنا، ہیجان پیدا کرنا۔

**حرم:** ۱۔ **حَرَمَ ـ و حَرِمَ ـ حِرمًا و حَرِيمًا و
حِرمانًا و حَرِمًا و حِرمَةً و حَرِيمَةً ہ الشیءَ:**
کو سے روکنا، منع کرنا، محروم کرنا۔ **حرم الاسقف
فلانًا:** لاٹ پادری کا کسی کو ایمان داروں کے ساتھ
شرکت کرنے سے منع کرنا۔ ایسا شخص محروم کہلاتا ہے۔
**حَرَمَ ـ حَرمًا و حَرَامًا و حَرُمَ ـ حُرمًا و حُرُمًا
و حُرْمَةً و حَرِمَةً و حَرَامًا عليه الامرُ:** پر کوئی
امر حرام ہونا۔ **حَرَّمَ:** ماہ حرام میں داخل ہونا۔ —
**الشیءَ:** کو حرام ٹھہرانا۔ **أَحْرَمَ:** ماہ حرام میں
داخل ہونا، حرم یا ایسی حرمت میں داخل ہونا جس کی
بے حرمتی حرام ہے، محفوظ ہونا۔ — **الشیءَ:** کو حرام
ٹھہرانا۔ — **عن الشیءِ:** سے رکنا، باز رہنا۔ **تَحَرَّمَ
منہ بِحُرمَةٍ:** کسی کی ذمہ داری میں آکر محفوظ و
مامون ہونا۔ — **بہ:** کے ساتھ زندگی گزارنا اور آپس
میں حرمت کا پختہ و مضبوط ہونا۔ کہا جاتا ہے:
**تَحَرَّمْتُ بطعامِكَ و مَجالِسِك:** ساتھ کھانا
کھانے اور بیٹھنے سے اب تمہارا مجھ سے اس چیز کا لینا
جائز نہیں رہا، جس کا پہلے لینا روا تھا۔ **اِحْتَرَمَ ہ:**
سے ڈرنا اور اس کی حرمت و عزت کا لحاظ رکھنا۔ ——
**الشیءَ:** سے محروم ہونا، یہ دونوں معنی اس قول میں
اکٹھے ہو گئے ہیں۔ **لاتَحْتَرِم فتُحْتَرَم:** خوف نہ
کرو ورنہ خیر سے تہی دست رہو گے۔ **اِسْتَحْرَمَ
الشیءَ:** کو حرام سمجھنا۔ **الحُرُم:** حج کا احرام
(اس کے مقابل حل ہے)۔ **الحُرُم:** ایک مرد کی
بیویاں۔ **الأَشْهُرُ الحُرُم:** ذوالقعدہ، ذوالحجہ و محرم
اور رجب کیوں کہ عرب ان مہینوں میں لڑائی کو بند
رکھتے تھے۔ **الحَرَم جمع أَحْرام:** جس کا بچاؤ اور
دفاع کیا جائے، جس کی بے حرمتی جائز نہ ہو۔
**الحَرَمُ الأقصی:** بیت المقدس۔ **الحَرَمان:**
مکہ اور مدینہ۔ **الحُرُم جمع حُرُم:** حرام، احرام
کا عرصہ، واجب جس کا ترک کرنا جائز ہو۔
**الحِرْمان:** محرومی، عدم رزق۔ **الحُرْمَة و
الحُرُمة و الحُرُمَة جمع حُرَم و حُرُمات و
حُرُمات:** حقوق اللہ جن کا ادا کرنا فرض اور نظر انداز
کرنا حرام ہے، جس کی بے حرمتی جائز نہیں، ذمہ،
عظمت، ہیبت۔ **حُرمَةُ الرجل:** بیوی۔
**الحُرْمَة:** حفاظت۔ **الحَرَام:** خلاف حلال۔ کہا
جاتا ہے: **حرامُ الله لا افعل هذا:** خدا کی قسم میں
ایسا کروں گا نہیں جس طرح کہتے ہیں: **يمينُ الله لا
افعل:** کہا جاتا ہے: **رجل حرام و قوم حرام:**
دونوں جگہ واحد کی شکل میں آتا ہے کیونکہ یہ دراصل
مصدر ہے معنی احرام باندھنا والا اور احرام باندھنے
والے۔ **الشَّهرُ الحَرام:** محرم کا مہینہ۔ **البَلَد
الحَرام:** مکہ۔ **المسجد الحرام:** کعبہ۔
**الحَرِيم جمع حُرُم و أَحْرُم و أَحَارِيم:** حرام
شے، جس کو بسبب حرمت چھو نہ سکیں، شاہی محل کے گردا
گرد وسیع جگہ۔ احرام باندھنے والے کا کپڑا، ہر وہ جگہ
جس کی حفاظت واجب ہو۔ **حَرِيمُ الرجل:**
آدمی کی قابل حفاظت چیز اس لئے آدمی کی بیویوں کو
حریم کہتے ہیں۔ **الحَرِيمَة:** نہ حاصل ہو سکنے والی
مرغوب چیز۔ **المُحْرِم:** وہ شخص جو کسی کی پناہ اور
حفاظت میں ہو۔ کہا جاتا ہے: **انہ لمُحرِم عنك:**
اس کی تکلیف تم پر حرام ہے۔ **المَحْرَم جمع
مَحَارِم:** حرام، ناجائز کام، جرم۔ **مَحَارِمُ الليل:**
رات کے خطرات۔ **الحَرَامِيّ:** حرام کار، چور۔
**المَحْرَمَة** اور **المَحْرُمَة جمع مَحَارِم:** وہ چیز
جس کی بے حرمتی جائز نہ ہو۔ **مُحَرَّم:** قمری سال کا
پہلا مہینہ، حرمت والا۔ **المَحْرُوم:** خیر و بھلائی سے
محروم، وہ شخص جس کا مال نہ بڑھے، وہ بدقسمت جو
کمانے سے عاجز ہو۔ **المُحْتَرَم:** جناب۔

۲۔ **حَرَمَ ـ حَرمًا و حَرَامًا في القِمار:** جوئے میں
ہارنا۔ **حَرَّمَ و أَحْرَمَ ہ في القِمار:** سے جوئے
میں جیت جانا۔ **الحُرْمَة و الحُرُمَة و الحُرْمَة**

جمع حُرَم و حُرُمات و حُرْمات: حصہ۔

۳۔ المُحْرِم: صلح جو، صلح پسند، صلح کرنے والا۔ مُحَرَّم: ہم کہتے ہیں: جلدٌ مُحرَّمٌ: بے رنگا چمڑا۔ سوطٌ مُحَرَّمٌ: نرم نہ کیا ہوا کوڑا۔ اِعْرابیٌّ مُحرَّمٌ: اجڈ، اکھڑ، دیہاتی۔ المَحْرَمَة: جیبی رومال۔

۴۔ حَرْمَدَ فی الأمر: میں اصرار کرنا۔ الحِرْمِد و الحَرْمَد: رنگ و بو بدلا ہوا۔ سیاہ کیچڑ۔

۵۔ حَرْمَزَ ہ: پر لعنت کرنا۔

۶۔ الحَرْمَل (ن): ایک قسم کی بوٹی جو دھونی دینے کے کام آتی ہے۔ اسہال روکتی، خون صاف کرتی اور جوڑوں کے درد میں مفید ہے۔

○ حَرُمَ ـ و حَرِمَ ـ حَرَمًا الخ علی: پر حرام ہونا، کیلئے ناجائز ہونا، پر ممنوع ہونا۔ حَرَمَ ـ حِرْمًا و حِرمانًا ہ ہ یا ہ من: کو سے محروم کرنا، کو سے بیدخل کرنا۔ ـــ ہ ہ/من ہ/ہ من: سے کچھ دور کرنا، نکلوانا، روکنا، کو کچھ نہ دینا، سے کچھ لینے سے انکار کرنا۔ ـــ ہ ہ/ہ من: کو سے خارج کرنا، نکال دینا، کو سے روکنا، باز رکھنا، منع کرنا۔ ـــ ہ: کو ذات (چرچ وغیرہ سے) باہر کرنا، کا حقہ پانی بند کرنا۔ حَرَّم ہ: مقدس، حرام، واجب التعظیم، محترم، قابل عزت یا ممنوعہ قرار دینا، کو غیر قانونی، ناروا، ناجائز، غیر مباح ٹھہرانا۔ ـــ ہ علی: کو سے منع کرنا، پر کی قدغن لگانا، پر کی ممانعت کرنا، کے لئے کوئی چیز ممنوع قرار دینا، حرام ٹھہرانا۔ ـــ ہ من: کو سے محفوظ بنانا، کو سے بے خوف کرنا۔ حَرَّمَہُ علی نفسہ: سے باز رہنا، پرہیز کرنا، اجتناب کرنا۔ اَحْرَم ہ: کو چرچ بدر کرنا، احرام باندھنا۔ تَحَرَّم: حرام ہونا، ممنوع ہونا، مقدس ہونا واجب التعظیم ہونا۔ اِحْتَرَم ہ/ہ: کا احترام کرنا، کی عزت کرنا، توقیر کرنا۔ اِحْتَرَمَ نَفْسَہُ: خوددار ہونا، غیرت مند ہونا۔ اِسْتَحْرَم ہ: کو مقدس، پاکیزہ، واجب التعظیم سمجھنا یا کو ناجائز، ناروا، غیر قانونی یا حرام سمجھنا۔ حِـــرم: مسیحی دین کے حقوق سے اخراج، برادری یا ذات سے اخراج۔ حَـــرَم جمع اَحْـــرَام: ممنوع، حرام، مقدس، پاک، متبرک، واجب التعظیم، مقدس چیز، مقدس مال و دولت، بیوی، حرم، خلوت کدہ، مقدس مقام، عبادت خانہ، معبد، درگاہ، جائے امن، مقدس احاطہ۔ الحَرَمَان: مکہ و مدینہ۔ ثَالِثُ الحرمین: تیسرا حرم: یروشلم (بیت المقدس)، قدس شریف۔ حُـــرْمَة جمع حُرُمات و حُرَمات: پاکی، تقدس، واجب الاحترام ہونا، مقدس ہونا، واجب التعظیم ہونا، محترم ہونا، احترام، تعظیم، تکریم، عزت، قدر، لحاظ، پاس یا جو پاک، مقدس، واجب التعظیم یا حرام ہو۔ (جمع حُرَم) عورت، خاتون، بیوی۔ حَرَام جمع حُرُم: حرام، ممنوع، غیر قانونی، ممنوع یا حرام چیز، گناہ، جرم، حرام، قابل تعظیم، مقدس، متبرک، ملعون، لعنتی، مردود، راندہ درگاہ، بدبخت منحوس۔ ابن حرام: حرامی، ولدالزنا، ناجائز اولاد۔ الاراضی الحَرَام: دو فوجوں کے درمیان خالی علاقہ، بچولی زمین۔ حـــرامٌ علیك: تمہیں (ایسا) نہیں کرنا چاہئے۔ بالحَرَام: ناجائز طور پر غیر قانونی طور پر، خلاف قانون طور پر۔ حِرام جمع حِرامَات و أَحْرِمَة: اونی کمبل۔ حَرِیم جمع حُـــرُم: مقدس اور قابل تعظیم جگہ، عبادت گاہ، معبد، درگاہ، جائے امن، حرم، خلوت کدہ، مقدس مقام، عبادت خانہ، مقدس احاطہ، کسی کنبہ کی خواتین ارکان، عورتیں، بیوی۔ حَرِیمِیّ: عورتوں کا، عورتوں کے لئے۔ حُرُوم جمع حُـرُومات: مسیحی دین کے حقوق سے اخراج، برادری یا ذات سے اخراج۔ حِرْمَان: محرومی، ـــ (من: کے ساتھ) سے: سے بیدخلی، اخراج، محرومی، روک، مسیحی دین کے حقوق سے اخراج، برادری یا ذات سے اخراج، ضروریات زندگی سے محرومی۔ حِـرمَانُ الإرْث: ترکہ سے اخراج، محروم الارث کرنا۔ مَحْرَم جمع مَحَارِم: ممنوع، قابل تعظیم، حرام، پاکیزہ، مقدس یا متبرک چیز، جو شادی کے قابل نہ ہو (شادی میں مانع خونی رشتہ کے درجہ میں ہونے کی وجہ سے)۔ مَـحْـرَمَة جمع مَحَارِم: دستی رومال۔ اِحرام: مکہ معظمہ میں حج کے موقع پر حج کرنے والے کے لئے ایک مخصوص لباس پہننے، کنگھی نہ کرنے، حجامت نہ کرنے اور جنسی پرہیز کی حالت، حج کرنے والے کا لباس۔ احترام جمع احترامات: قدر، تعظیم، لحاظ، پاس، ادب، احترام، عزت، تعظیم، تکریم، استحقاق کا اعزاز جمع احترامات: تسلیمات، آداب، سلام، تحسینات۔ مُحْرِم: احرام باندھنے والا۔ مُحْتَرَم: عزت کیا گیا، توقیر کیا گیا، احترام کیا گیا، محترم، عزیزم (خطوط میں)، محترم، مقدس، بزرگ، مشہور، ممتاز، غیر معمولی، قابل ذکر۔ حَرَامِی جمع حَرامِیة: چور، ڈاکو، رہزن۔

○ حَرْمَل: افریقی اسپند، کالادانہ، سداب۔

○ حَرْمَلَة جمع حَرَامِل: کندھوں پر اوڑھا جانے والا شال۔ (درویشوں کی پوشاک)۔

حرن: حَرَنَ و حَرُنَ ـ حُرُونًا و حُرانًا و حِرانًا البغل: خچر کا اڑ جانا، کھڑا ہوجانا اور چل کر نہ دینا۔ صفت حَرُون جمع حُرُن (مذکر و مؤنث)۔ ـــ بالمکان: کسی جگہ سے نہ ہٹنا۔ ـــ العسلُ فی الخلیّة: شہد کا چھتہ میں ایسا چپکنا کہ اسکا نکالنا دشوار ہو۔ حَـرَنَ فی البیع: برابر قیمت پر رہنا، نہ کم نہ زیادہ کرنا۔ ـــ القطنَ: روئی دھننا۔ المِحْرَن: روئی دھننے کی کمانی۔

○ حَرَن و حَرُنَ ـ حِرانًا و حُرانًا: ضدی ہونا، ہٹ کا پکا ہونا، ہٹ دھرم ہونا، ہٹیلا ہونا، منہ زور ہونا، سرکش ہونا، نارضامند ہونا، غیر آمادہ ہونا، بیدل ہونا، مزاحم ہونا۔ حَرُون جمع حُرُن: ضدی، ہٹ کا پکا، ہٹ دھرم، ہٹیلا، منہ زور، سرکش، نارضامند، غیر آمادہ، بیدل، مزاحم۔

○ حَارُون: کسیرا، ٹھٹھیرا، پیتل کا کام کرنے والا۔

حرا: الحَرَا جمع أَحْرَاء: گھر کا صحن (کہا جاتا ہے نزلتُ بحَرَاہُ: میں اس کے صحن میں اترا) آواز، گرہ، ہرن کی پناہ گاہ، لائق، کہا جاتا ہے: بالحَرَا أن یکـون ذاكَ: وہ اس لائق یا اہل ہے کہ وہ ہو۔ الحَرْوَة: غصہ یا درد کے سبب حلق، یا سینہ یا سر میں سوزش، رائی وغیرہ کے مزے کی تیزی کے ساتھ بدبو۔ الحَرَاوة: رائی وغیرہ کے مزے کی تیزی۔

☆ حَرْوَة: جلن، طیش، تاؤ، غصہ، جوش، غیظ، غضب، قہر، تیزی، تندی، چڑچڑاپن، درشتی، ذائقہ کی تیزی، حدت یا جلن، تیز، چبھتا ہوا، ناگوار بو۔

حری: حَرَی ـ حَرْیًا الشیءُ: گھٹنا، کم ہونا۔ أَحْرَی الشیءَ: کو گھٹانا، کم کرنا۔ الحارِیَة: بڑی عمر کا چھوٹا سانپ جو بہت زہریلا ہوتا ہے۔

۲۔ أَحْرِبِہ: وہ اس کے کس قدر لائق ہے۔ اَحْرِ: فعل امر ہے اور مراد اس سے تعجب ہے۔ بِـــہ: باء حرف جر زائد جب کہ ہاء محل رفع میں ہے اور أَحْرِ کا فاعل ہے۔ تَحَرَّی: استعمال میں زیادہ مناسب و لائق کو طلب کرنا۔ دو چیزوں میں سے زیادہ بہتر کو طلب کرنا۔ ـــ الأمرَ: کا ارادہ کرنا اور اس کو ترجیح دینا۔ الحَرِی جمع حَرِیُّون و أَحْرِیاء مؤنث حَرِیَّة جمع حَرِیَّات و حَرَایَا و الحَرِیُّ جمع أَحْرَاء و الحَرَی: (یہ تثنیہ اور جمع کے طور پر استعمال نہیں کیا جاتا)، لائق، مناسب، قابل۔ کہا جاتا ہے: إنّہ لَحَرِیٌّ او حَرٍ او حَرًی بکذا و أن یفعل کذا: وہ اس چیز کے لائق ہے یا فلاں کام کرنے کا اہل ہے۔ الأَحْـرَی: زیادہ لائق، زیادہ مناسب، زیادہ بہتر۔ المَحْرِی و المَحْرَاة: لائق، سزاوار۔ کہا جاتا ہے: هذا الأمر محری او

محراة لذلك اوبذلك: یہ کام اس کے لائق ہے۔
۳۔ تَحَرّٰی بالمکان: کسی جگہ میں ٹھہرنا۔
۴۔ تَحَرّٰی عنه: کو تلاش کرنا، کے بارے میں تحقیقات کرنا۔ رِجالُ التَحرّی: خفیہ پولیس (والے)۔
○ تَحَرّٰی ہ: کو ڈھونڈنا، تلاش کرنا، کے حصول کے پیچھے لگے رہنا، کے لئے جدوجہد کرنا، کی آرزو کرنا، کا متمنی ہونا، کی جانچ پڑتال کرنا، کی تفتیش کرنا۔ —— ہ/مِن: کی تفتیش کرنا، کے بارے میں حقائق معلوم کرنے کی کوشش کرنا۔ کے بارے میں تحقیقات کرنا۔ —— ہ: کا پکا ارادہ کرنا، کی دیکھ بھال کرنا، کی بہبود یا برتری کے لئے کوشاں ہونا، کی نگہداشت کرنا۔ —— ہ/فی: پر توجہ کرنا، کی دیکھ بھال یا نگرانی کرنا۔ —— اَن: دیکھنا کہیں..... خیال رکھنا مبادا، اپنی تسلی کر لینا کہ، کا پورا بندوبست کر لینا۔ بالحری: مشکل سے، صرف، محض، بمشکل، فقط۔ حَرِیّ جمع اَحرِیاء ب: کیلئے کافی، مناسب، موزوں، کے لائق، کے قابل، کے شایاں۔ حَرِیٌّ بِالذکر: لائق ذکر، قابل توجہ، قابل لحاظ۔ حری بالتصدیق: قابل یقین، قابل اعتبار۔ او بالحری: یا صحیح، ٹھیک ٹھیک، بلکہ بہتر تو یہ ہے، بلکہ۔ أَحرَی: زیادہ کافی، موزوں، مناسب یا شایان۔ او بالأحری: بلکہ، زیادہ صحیح طور پر، سچ تو یہ ہے کہ، زیادہ صراحت سے، زیادہ وضاحت سے، بعینہ۔ تَحَرٍّ جمع تَحَرِّیات: تفتیش، تحقیقات، چھان بین۔ شُرطَةُ التحری یا مصلحة التحری: خفیہ پولیس (secret police)۔

حزّ: ۱۔ حَزَّ ـ حَزًّا و اِحتَزَّ ہ: کو کاٹنا۔ —— العُودَ: لکڑی میں شگاف ڈالنا۔ تَحَزَّزَ: لکڑی میں شگاف پڑ جانا۔ الحَزّ واحد حَزَّة: لکڑی وغیرہ میں شگاف (ڈالنا)۔ الحِزَّة: خربوزہ وغیرہ کی پھانک۔ المَحَزّ: کاٹنے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے: قطع فأصاب المحزّ: اس نے کاٹا اور درست جگہوں پر کاٹا۔ المِحَزّ جمع مَحازّ: شگاف ڈالنے کا آلہ۔
۲۔ حَزَّ ـ حَزًّا الشیءُ فی صدره: کسی چیز کا کسی کو متاثر کرنا، پر اچھا اثر ڈالنا۔ حَزَّزَ اسنانَه: کے دانتوں کے کناروں کو تیز کرنا۔ الحَزّة: دل کا درد، دردمند حالت۔ الحَزازة جمع حَزازات: غصہ وغیرہ سے دل میں درد۔ الحَزّاز و الحُزّاز: دل یا سینہ میں چبھ کر درد کرنے والی چیز۔ حَوازُّ (واحد حازّة) القلبِ: دل کو دکھ پہنچانے والے امور۔
۳۔ حَزَّ و اَحَزَّ علی کَرَمِ فلان: سے سخاوت میں بڑھ جانا۔
۴۔ حَازَّ مُحازَّةً و حِزازًا ہ: کی خوب جانچ پڑتال کرنا، اچھی طرح سے تلاش و جستجو کرنا۔
۵۔ الحَزّ (مص): وقت، غیر مہذب کلام کرنے والا۔ الحَزَّة: گھڑی (وقت)۔ کہا جاتا ہے: اَیَّ حَزَّةٍ اتیتنی قضیتُ حاجتكَ: جس وقت (یا جس گھڑی) تم میرے پاس آئے میں نے تمہاری حاجت پوری کی۔ المِحَزّ جمع مَحازّ: غیر مہذب کلام والا۔ الحَزیز جمع حُزَز و حُزّان وحِزّان و أَحِزّة: سخت عمل کرنے والا آدمی، تیز ہانکنے والا آدمی۔ الحَزاز: سر کی بھوسی (طب): داد (عوامی زبان میں) جب کہ فصیح زبان میں القُوباء ہے۔ (ن) چٹانوں، دیواروں، درختوں کی چھالوں اور مٹی پر اگنے والی روئیدگی، جو موسمی تغیرات اور پالے سے متاثر نہیں ہوتی، سفید یا سبز رنگ کی ہوتی ہے۔ الحَزازة جمع حَزازات: کلام میں کج روی۔ بمعنی الحَزاز۔ ثلاثیةُ الحَزّات (ن): پیلے سرخ خاردار پھولوں کا خوبصورت پودہ۔ الحَزازِیّ: سخت عمل کرنے والا، تیز ہانکنے والا۔
○ حَزَّ ـ حَزًّا فی: میں دندانے بنانا، نشان لگانا، کو کاٹنا، تراشنا، کھودنا، کندہ کرنا، میں گہرا شگاف بنانا۔ حَزَّزَ و اَحتَزَّ: بمعنی حَزَّ۔ حَزٌّ جمع حُزُوز: کاٹ، تراش، درز، شگاف، دندانہ، موکھا، نشان، کھانچہ، صحیح وقت، عین وقت۔ حَزَّة: بمعنی: حَزٌّ: نیز وقت تکلیف دہ صورت، ناگوار یا خطرناک موقع، حالت، کیفیت۔ حَزاز: سر کی بھوسی یا خشکی، خارش، داد کی بیماری، جلدی مرض، کھجلی۔ حَزازة: نفرت، بغض، عناد، کینہ، عداوت۔ مَحَزّ: کھانچہ، دندانہ، موکھا، شگاف، لکڑی وغیرہ پر لگایا جانے والا نشان۔ اَصابَ المَحَزَّ: صحیح حل حاصل کرنا، ٹھیک بات کرنا، پتے کی کہنا، (کسی کام میں) کامیاب ہونا، مطلوبہ اثر کرنا، تکلیف دہ اثر کرنا۔

حزأ: حَزَأَ ـ حَزْءًا السرابُ الشخصَ: کو سراب کا نمایاں کرنا۔ —— الابلَ: اونٹوں کو اکٹھا کرنا، جمع کرنا۔ اِحزَوزَأَتِ الابلُ: اونٹوں کا اکٹھا ہونا۔ —— الطائرُ: پرندے کا پر سمیٹ کر انڈوں سے الگ ہونا۔

حزب: ۱۔ حَزَبَ ـ حَزْبًا ہ الویلُ والغمُّ: کو غم و مصیبت کا پہنچنا یا اس پر سخت ہونا۔ الحازِب جمع حَوازِب و الحَزِیب جمع حُزُب و حُزُب: سخت امر۔ آپ کہتے ہیں: نزلت به حوازِبُ الخُطُوب: اس پر سخت مصیبتیں گریں (آئیں)۔ هذا امرٌ حَزِبٌ: یہ دشوار امر ہے۔ الحُزابَة: الحَزْب کا اسم۔
۲۔ حَزَبَ ـ حَزْبًا القرآنَ: قرآن کے حصے مقرر کرنا۔ حَزَّبَ القومَ: لوگوں کے گروہ گروہ بنا کر جمع کرنا۔ حازَبَ ہ: کی پارٹی میں داخل ہونا، کی مدد کرنا، کو قوت پہنچانا۔ تَحَزَّبَ القومُ: لوگوں کا جمع ہونا، اکٹھا ہونا، طبقے بننا، گروہ بننا۔ الحِزب جمع اَحزاب: گروہ، پارٹی، جتھا، ایسے لوگ جن کے دل اور اعمال ایک جیسے ہوں لیکن آپس میں نہ ملے ہوں، کسی شخص کی فوج اور ہم خیال ساتھی۔ قرآن مجید وغیرہ کا ایک حصہ۔
۳۔ الحِزب جمع اَحزاب: ہتھیار، حصہ۔ الحَزابی و الحَزابِیّة من الرجال: گٹھیلے بدن والا، پستہ قد آدمی۔
۴۔ الحَیزَبُون و الحَیزَبُور: بڑھیا۔
○ حَزَبَ ـ حَزْبًا ہ: پر پڑنا، واقع ہونا، نازل ہونا، گرنا۔ حزب الامرُ: معاملہ سنگین ہو گیا۔ حَزَّبَ ہ: لوگوں کو اکٹھا کرنا۔ ——: پارٹی بنانا، تشکیل دینا۔ حَازَبَ ہ: کی حمایت کرنا، کا ساتھ دینا، کی طرفداری کرنا، جانب داری کرنا، کا حامی، حمایتی یا پیرو ہونا، سے وابستہ ہونا، کا طرف دار یا ہوا خواہ ہونا۔ تَحَزَّبَ: (لڑائی جھگڑے میں) کسی ایک فریق کا ساتھ دینا، طرف داری کرنا، جانبداری کرنا، پارٹی بنانا، کوئی مشترک مقصد حاصل کرنے کے لئے مل کر کام کرنا، کسی مشترکہ غرض کے لئے متحد ہونا۔ حِزب جمع اَحزابَ: گروہ، جتھا، (سیاسی) پارٹی، ٹولی، قرآن مجید کا ۶۰ واں حصہ۔ هو من أحزابِه: وہ اس کی ٹولی سے تعلق رکھتا ہے، وہ اسی قسم کا ہے۔ حِزبِیّ: پارٹی کا، پارٹی کے متعلق، فسادی، مفسد، فتنہ انگیز، ہنگامہ پرداز سرکش، متمرد۔ حِزبِیَّة: پارٹی کی سرگرمیاں، مساعی، کورانہ حمایت، بے جا حمایت، طرفداری، جانب داری، پارٹی بازی، مخالفت۔ حَیزَبُون: بڑھیا، چڑیل، ڈائن۔ تحزّب: جتھا بندی، پارٹی بازی، گروہ بندی۔ حازِب۔ حَزَبَهٗ حازِبٌ: وہ ایک افسوسناک حادثہ سے دوچار ہوا۔ مُتَحَزِّب: طرف دار، حمایتی، حامی، جانب دارانہ، جانب دار، متعصب، متعصبانہ، پکا حامی، کٹر۔

حزر: ۱۔ حَزَرَ ـ حَزْرًا و مَحْزِرَةً الشیءَ: کا اندازہ کرنا، تخمینہ لگانا۔ کہا جاتا ہے: حَزَرَ قدومَه یومَ کذا: اس نے اس کے آنے کا فلاں دن اندازہ کیا۔ الحَزُّورَة: چیستان، معمہ، پہیلی، یہ عامی زبان کا لفظ ہے فصیح عربی میں الأُحجِیَّة ہے۔
۲۔ حَزِرَ ـ و حَزُرَ ـ حَزْرًا و حُزُورًا النبیذُ او

اللبنُ: نبیذ یا دودھ کا ترش ہونا۔ صفت: حَازِرٌ۔ الحَازِرَۃ: حازر کا مؤنث: ترش۔

۳- الحَزْوَر و الحَزَوَّر جمع حَزَاوِرَۃ: طاقت ور لڑکا۔ الحَزْرَۃ جمع حَزَرات و الحَزِیرَۃ من کلّ شیءٍ: ہر چیز کا عمدہ حصہ۔ الحَازِرَۃ: مضبوط اور عمدہ اونٹنی۔ المُحزُوْر: غضبناک۔

۴- حَزِیران: شمسی سال کا چھٹا مہینہ: ماہ جون۔

☆ حَزَرَ ـ حَزْرًا و مَحْزَرَۃً ہ: کا اندازہ کرنا، (محصول وغیرہ)، تشخیص کرنا (قیمت) تشخیص کرنا، آنکنا، (قیمت کا) اندازہ کرنا، کا ابتدائی تخمینہ بنانا، کا قیاس لگانا، کو انکل سے کہنا۔ حَزْر: اندازہ، تشخیص (محصول وغیرہ اور قیمت کی) انکل، قیاس، قیاس آرائی۔ مَحْزَرَۃ: بمعنی حَزْر۔

حزف: حَزَفَ القومُ للقوم: قوم کا دوسری قوم سے لڑائی کے لئے تیار ہونا۔ ـــ المتاعَ: سامان کس کر باندھنا۔ ـــ الاناءَ: برتن کو بھرنا۔

حزق: ۱- حَزَقَ - حَزْقًا الوتَر او الرباطَ: تانت یا رسی کو کس کر باندھنا، باندھنا۔ ـــ الشیءَ: کود با کر نچوڑنا۔ ـــ الحمارُ: گدھے کا گوز کرنا۔ اَحْزَقَ ہ: کو روکنا، منع کرنا۔ تَحَزَّقَ: سکڑنا، اکٹھا ہونا۔

الحِزْقُ و الحَازِقَۃُ و الحَزَاقَۃ و الحَزِیقَۃ (حزیقہ کی جمع حَزَائِق و حَزِیق و حُزُق ہے): آدمیوں وغیرہ کی جماعت۔ الحِزْقَۃ: انسانوں وغیرہ کی جماعت، ہر شے کا ٹکڑا۔ الحَزُق و الحُزُق و الحُزُقَّۃ و الحِزَقَّۃ و الاُحْزُقَّۃ: پست قد جو چھوٹے چھوٹے قدموں سے چلے۔ ـ و المُتَحَزِّق: کنجوس، بدخلق۔ الحَازُوقَۃ (طب) ہچکی (عامی زبان میں) اس کے لئے فصیح لفظ فواق ہے۔ المَحْزُوق من ابریق ونحوہ: تنگ منہ کا لوٹا، صراحی وغیرہ۔

○ حُزُقَّانی: غصیلا، تند مزاج، تیز مزاج۔

○ حَزُوقَۃ و حَازُوقَۃ: ہچکی۔

حزک: حَزَکَ - حَزْکًا ہ: کو لپیٹنا، دبانا۔ ـ ہ بالحبل: کو رسی سے باندھنا، کا گٹھا بنانا۔ اِحْتَزَکَ بالثوب: کپڑے سے کمر کسنا۔

حزل: اِحْزَأَلَّ الشیءُ: اکٹھا ہونا، جمع ہونا۔ ـــ القلبُ: دل کا ڈر کی وجہ سے سکڑنا۔ ـــ الجبلُ: پہاڑ کا سراب سے اونچا ہونا۔ ـــ البعیرُ فی السیر: اونٹ کا چلنے میں بلند ہونا۔ الحَوْزَل و الحَوْزَلَۃ: کوتاہ قد، ٹھگنا۔

حزم: ۱- حَزُمَ ـ حَزْمًا و حَزَامَۃً: پکے ارادے والا اور مستقل مزاج ہونا صفت: حَازِم جمع حَزَمَۃ و حُزَّم و اَحْزَام و حَزِیم جمع حُزَمَاء۔ حَزَمَ ـ حَزْمًا ہ: کو باندھنا۔ ـ الفرسَ: گھوڑے پر تنگ کسنا۔ حَزَّمَ ہ: کو باندھنا۔ اَحْزَمَ الفرسَ: گھوڑے کے لئے تنگ بنانا۔ تَحَزَّمَ و اِحْتَزَمَ: رسی وغیرہ سے کمر باندھنا، کسنا۔ کہا جاتا ہے: تَحَزَّمَ فی الامر: اس نے معاملہ میں دانائی اور ہوشیاری سے کام لیا۔ الحِزَام جمع حُزُم و الحِزَامَۃ جمع حَزَائِم و المِحْزَم و المِحْزَمَۃ: جانور کا تنگ، زنانہ زیر جامہ، چولی، انگیا، سینہ بند۔ کہا جاتا ہے: اَخَذَ حِزَامَ الطریق: اس نے بیچ راستہ کو پکڑا اور اسی پر چلا۔ الحُزْمَۃ: گٹھا (لکڑی وغیرہ کا)۔ الحَزِیم جمع حُزُم و اَحْزِمَۃ: تنگ کسنے کی جگہ، سینہ کا وسط، کہا جاتا ہے: شددت لهذا الامر حَزِیمی: میں اس کام کے لئے کمربستہ ہوا۔ الاَحْزَم: چوڑے سینے والا۔ الحَیْزُوم جمع حَیَازِم و حَیَازِیم: سینے کا وسط۔ شَدُّ الحَیَازِم: صبر سے کنایہ ہے۔ المَحْزِم من الدابّۃ: جانور کی وہ جگہ جہاں تنگ کسا جاتا ہے۔

۲- حَزِمَ ـ حَزَمًا: سینہ میں کسی چیز کا پھنس جانا۔ الحَزَم: سینہ کی تنگی۔

۳- اِحْزَوْزَمَ اِحْزِیْزَامًا الشیءُ: چیز کا اکٹھا ہونا۔ الاَحْزَام: پارٹیاں (احزاب سے وزن اور معنی میں پوری طرح مطابق)

۴- اِحْزَوْزَمَ احزیزامًا المکانُ: جگہ کا سخت و بلند ہونا۔ الحَزْم جمع حُزُوم: سخت اور اونچی زمین۔ الحَیْزُوم جمع حَیَازِم و حَیَازِیم: بلند زمین۔

۵- الحَزَم: خوراک کا مشکل سے ہضم ہونا۔ الاَحْزَم و الاُحْزُم: موٹے پیٹ اور کولہوں والا۔ الحُزُمَّۃ: ٹھگنا، کوتاہ قد۔

☆ حَزَمَ - حَزْمًا ہ: کو باندھنا، کا پلندا بنانا، کی گٹھری باندھنا، لپیٹنا، کو پیک کرنا، کو گانٹھ، پلندے یا گٹھری میں باندھنا، رکھنا، جانور، کو تنگ باندھنا۔ حَزَمَ امرہ: معاملات کو مضبوطی سے ہاتھ میں لینا۔ حَزُمَ ـ حَزْمًا و حزامۃً و حُزُومَۃً: باعزم ہونا، مستقل مزاج ہونا، پکا ہونا، مضبوط دل والا ہونا، نڈر ہونا، بے خوف ہونا، دلیر ہونا، بہادر ہونا۔ حَزَّمَ ہ: کو پٹی یا پٹکا باندھنا۔ تَحَزَّمَ و اِحْتَزَمَ: کمر بستہ ہونا، پوری طرح تیار ہونا، پٹی باندھنا۔ حَزْم: گٹھری باندھنا، بنڈل بنانا، پوٹ باندھنا، اسباب باندھنا، جکڑنا، کسنا، تہہ کرنا، تہہ کر کے رکھنا، صندوق یا ڈبہ میں بھرنا، ملفوف کرنا، ڈھکنا، عزم، ثابت قدمی، مستقل مزاجی، ارادے کی پختگی، دلیری، پائداری، استقلال، ہمت، طاقت، عقلمندی، دانش مندی، معاملہ فہمی، دور اندیشی، فرزانگی، عقل شعور، سمجھ، مصلحت بینی، ہوشیاری، دانائی، عاقبت اندیشی۔ حُزْمَۃ جمع حُزَم: لپٹی یا بندھی ہوئی چیز، گٹھری، گانٹھ، پلندا، بنڈل، ایندھن کا گٹھا، لکڑیوں کا گٹھا، لکڑیوں کے گٹھے جو جنگ میں مورچوں کو اونچا کرنے، کھائیوں کو بھرنے میں کام آتے ہیں۔ کرنوں کی شعاع، تابانی کی شعاع، (جڑی بوٹیوں وغیرہ کا) گچھا۔ پارسل، پیکج، مٹھا، گٹھا، پولی۔ حِزَام جمع حِزَامات و اَحْزِمَۃ و حُزُم: پٹی، تنگ، پٹکا، کمربند، کمر پٹی، تلوار کی پٹی۔ حزام الامن: حفاظتی پٹی۔ اَحْزَم: زیادہ باعزم، زیادہ معاملہ فہم، زیادہ مدبر۔ حَازِم جمع حَزَمَۃ و حَزِیم جمع حُزَمَاء: باعزم، معاملہ فہم، پھرتیلا، چست و چالاک، سرگرم، زور دار، ہوشیار، محتاط، موقع محل دیکھ کر بات کہنے والا، چوکس، عاقل، دانا، زیرک، مصلحت اندیش۔

حزن: ۱- حَزَنَ ـ حَزْنًا ہ: کو غمگین کرنا، آزردہ خاطر کرنا۔ حَزِنَ ـ حَزَنًا له و علیه: کی وجہ سے / کے لئے یا پر غمگین ہونا، رنجیدہ ہونا صفت: حَزِین جمع حُزَنَاء و حِزَان و حَزَانَی و حَزِن و حَزُن و مَحْزُون و مُحْزَن و مِحْزَان و حَزْنَان۔ حَزَّنَ الرجلَ: کو غمگین کرنا، آزردہ خاطر کرنا۔ ـــ القاریءُ: قاری کا باریک آواز سے پڑھنا۔ اَحْزَنَ الرجلَ: کو غمگین کرنا۔ تَحَزَّنَ علیه و لِأمرِہ: پر دردمند ہونا۔ ـ و تَحَازَنَ و اِحْتَزَنَ: غمگین ہونا، آزردہ خاطر ہونا، رنجیدہ ہونا۔ الحُزْن و الحَزَن جمع اَحْزَان: غم، رنج۔ الحُزُن: مصائب، سختیاں۔ الحُزَانَۃ: بال بچے جن کے اہتمام میں انسان فکرمند رہتا ہے۔ مَالِکُ الحزین (جسے البَلَشُون بھی کہا جاتا ہے)۔ (ح): بگلا، بوتی مار۔

۲- حَزُنَ ـ حُزُونَۃً المکانُ: جگہ کا سخت ہونا۔ اَحْزَنَ: سخت زمین پر چلنا، سخت زمین ہونا۔ الحَزْن جمع حُزُن و حُزُون: سخت اور اونچی زمین۔ الحُزْنَۃ جمع حُزَن: سخت پہاڑ۔ الحَزَنْبَل: سخت پہاڑ۔ الحُزْنَۃ من الأرض: سخت زمین۔ الحُزُونَۃ: زمین کی سختی۔

۳- الحَزَنْبَل (ن): کڑوے ذائقہ کا پودا۔

☆ حَزِنَ ـ حُزْنًا و حَزَنًا علی: پر رنجیدہ ہونا، ملول ہونا، غم کرنا، رونا، نوحہ کرنا، ماتم کرنا، سوگ منانا، افسوس کرنا، کو رونا، کا ماتم کرنا۔ حُزْن جمع اَحْزَان:

غم، رنج، افسوس، ملال، الم، سوگ، ماتم، دکھ، درد، تکلیف۔ حَزْن جمع حُزُون: ناہموار، سنگلاخ اور سخت زمین۔ حَزِن: غمگین، رنجیدہ، غم زدہ، غمناک، ماتم کناں، ملول، متاسف۔ حَزِین جمع حُزَناء و حِزَان و حَزَانَی: غمگین، رنجیدہ، ماتم کناں، متاسف، غم زدہ، غمناک۔ الجمعة الحزینة: (عیسائیت میں) حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تصلیب منانے والے ایسٹر (عید الفصح) سے قبل واقع ہونے والا جمعہ کا دن جسے انگریزی میں Good Friday کہا جاتا ہے۔ حَزْنَان: بہت غمگین، بہت رنجیدہ، بہت غمزدہ، بہت متاسف، بہت پریشان، ماتم کناں۔ حَزَائِنِي (حَزَائِنِي): غمگین، ماتم کناں، غمناک، غم زدہ، اداس، افسردہ خاطر ملول، موت کے متعلق، ماتمی، تجہیز وتکفین کے متعلق، قماش حزاینی۔ (ماتمی لباس کے لئے مخصوص) کپڑا۔ تَحَزُّن: غم، ماتم کنندہ کا رویہ۔ مَحْزُون: غم زدہ، رنجیدہ، غمگین، دکھی۔ مُحْزِن: غمگین، رنجیدہ، تکلیف دہ، المناک، درد انگیز، اداس کن، آزردہ کن، ملول کن، المیہ سے متعلق، المناک، حزنیہ، پرسوز، دلگداز۔ مُحْزِنات: دردناک یا تکلیف دہ باتیں، واقعات امور یا چیزیں۔ قِصَّةٌ تَمْثِيلِيَّةٌ مُحْزِنَةٌ یا رِوَايَةٌ مُحْزِنَة: ٹریجڈی۔ المیہ، المناک واقعہ، المیہ نظم یا نثر، المیہ ناٹک، مصیبت، آفت۔

حزا ۔ حَزْوًا الشيءَ: کا اندازہ کرنا، تخمینہ لگانا۔ ــــ الطیرَ: شگون لینے کے لئے پرندہ کو اڑانا۔ حَزَیَ ۔ حَزْیًا و تَحَزِّی: پیشین گوئی کرنا۔ ــــ الشیءَ: کا اندازہ لگانا، تخمینہ لگانا۔ أَحْزَی إِحْزَاءً بالشیءِ: کو جاننا۔ الحَازِی (فا): قیافہ شناس۔ ہم کہتے ہیں: عَلَی الحازِی هبطتَ: تو واقف کار اور باخبر کے پاس پہنچا۔

۲۔ حَزَا ۔ حَزْوًا و حَزَی السرابُ الشيءَ: سراب کا چیز کو فضاء میں نمایاں کرنا، ظاہر کرنا۔ أَحْزَی إِحْزَاءً الشيءُ: بلند و نمایاں ہونا۔

۳۔ الحَزْی و الحَزَاء: واحد حَزَاة و حَزَاءَة (ن): ایک نبات کا نام۔

حزی: دیکھو حزا (اوپر)۔

حسّ: ۱۔ حَسَّ ۔ حَسًّا ہ: کو قتل کرنا، جڑ سے اکھیڑنا، کی بیخ کنی کرنا۔ اِحْتَسَّ الشیءَ: کو جڑ سے اکھیڑنا۔ إِنْحَسَّتْ اسنانُه: کے دانتوں کا اکھڑ جانا، گر جانا، ٹوٹ جانا۔ الحَسِیس: مقتول۔

۲۔ حَسَّ ۔ حَسًّا الدابّةَ: جانور کو کھریرا کرنا۔ المِحَسَّة: کھریرا۔

۳۔ حَسَّ ۔ حَسًّا النارَ: پختگی کے لئے، کسی چیز پر آگ ڈالنا۔ ــــ اللحمَ: گوشت کو انگاروں پر رکھنا۔

۴۔ حَسَّ ۔ حَسًّا و حِسًّا لفلان: پر دل دکھنا، کے لئے نرم دل ہونا۔ ــــ ہُ: کو معلوم کرانا۔

۵۔ حَسَّ ۔ حَسًّا الشيءَ و بالشيءِ: کو محسوس کرنا، معلوم کرنا۔ ــــ حَسًّا و حِسًّا بالخبر: خبر کا یقین کرنا۔ اَحَسَّ الشيءَ و بالشيءِ: کو جاننا، محسوس کرنا، کا ادراک کرنا۔ کہا جاتا ہے: حَسَّ و اَحَسَّ منه خبراً: اس نے اس سے خبر معلوم کی۔ تَحَسَّسَ: سننا، دیکھنا۔ ــــ الخبرَ: خبر معلوم کرنے کی کوشش کرنا۔ ــــ الشيءَ: کا حواس سے پتہ لگانا۔ ــــ منه: کی خبر دریافت کرنا۔ اِحْتَسَّ الشيءَ: کو چھونا۔ الحِسّ (مص): حرکت، ہلکی آواز (کہا جاتا ہے: ماسمعت له حِسًّا: میں نے اس کی آہٹ یا ہلکی آواز نہیں سنی)۔ ادراک، آہٹ، بچہ کی ولادت کے بعد کا درد جو زچہ کو ہوتا ہے۔ حِسُّ الحُمَّی: تپ کے شروع کا احساس۔ الحِسِّیّ: حس ظاہری سے ادراک کی ہوئی شئے، عقلی کی ضد۔ المذهب الحِسّی او الحِسِّیَّة: یہ نظریہ کے ہمارے تصورات کا ماخذ ہمارے خارجی حسیات ہیں۔ الحَسَّة و الحِسَّة: حالت۔ کہا جاتا ہے: هو فی حَسَّةِ سوءٍ: وہ ابتر حال میں ہے۔ حَسَاسُ الحُمَّی: بخار کے شروع ہونے کا احساس۔ الحَسِیس: ہلکی آواز، حرکت آہٹ۔ الحَاسَّة جمع حَوَاسّ: الحاس کا مونث، دریافت کرنے کی نفسیاتی قوت۔ الحواسّ الخمس: ادراک کی پانچ قوتیں، سننا، دیکھنا، سونگھنا، چکھنا اور چھونا۔ حَسَّاس: کلچ (clutch)۔ حَسَّاسَاتُ الحیا: ناپسندیدہ یا شرمندگی کی باعث چیزوں کی وجہ سے انقباضی کیفیت کا احساس و شعور۔

۶۔ حَسَّ ۔ حسًّا البردُ الزرعَ: سردی (پالے) کا کھیتی کو مار جانا، جلا دینا۔ کہا جاتا ہے: البرد مَحَسَّةٌ للبنات: سردی (پالا) پودوں کو جلا ڈالنے والی ہے۔ حَوَاسّ الارض الخمس: زمین کی پانچ آفتیں: سردی، اولے، آندھی، ٹڈی، مویشی۔ کہا جاتا ہے: مرّت بالقوم حواسّ: قوم پر سخت سال گزرے۔ الحَسُوس: سخت قحط کا سال۔ الحُسَاس: نحوست، بدخلقی۔ المَحْسُوس: منحوس، نامبارک۔ ارضٌ محسوسة: ٹڈی یا اولوں سے تباہ شدہ زمین۔

۷۔ المَحَسّ: جلی۔ الحُسَاس: بدخلقی ــــ واحد حُسَاسَة: پتھر کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے (ح): ایک قسم کی چھوٹی مچھلی جو سکھائی جاتی ہے۔

۸۔ حَسْحَسَ له: کے لئے دردمند ہونا، درد محسوس کرنا۔ ــــ اللحمَ: گوشت کو انگاروں پر رکھ کر الٹ پلٹ کرنا۔ تَحَسْحَسَ للقیام: اٹھنے کے لئے حرکت کرنا۔ ــــ ت اوبارُ الابل: اونٹوں کے بالوں کا بکھرنا اور پھیلنا۔

○ حَسَّ ۔ حَسًّا ہ: جانور کو کھریرا کرنا، ملنا، مالش کرنا، (کسی چیز وغیرہ) کو محسوس کرنا، معلوم کرنا۔ حَسَّ ۔ حَسًّا ل: کے لئے افسوس، ہمدردی یا ترس محسوس کرنا، سے ہمدردی کرنا، کے درد میں شریک ہونا، سے اظہار ہمدردی کرنا۔ حَسَّسَ: محسوس کرنا، ٹٹولنا، کی ٹوہ لگانا، کو ٹٹول کر معلوم کرنا۔ اَحَسَّ ہ/ب: کو حواس سے معلوم کرنا، کا ادراک کرنا، معلوم کرنا، کا تجربہ کرنا، آزمانا۔ ــــ ہ/ب: کو محسوس کرنا، دیکھنا، کا دھیان کرنا۔ ــــ ہ: (آواز، شور وغیرہ) سننا۔ ــــ ہ: کی طرف توجہ کرنا۔ تَحَسَّسَ ہ: کو ٹوہنا، ٹٹولنا، کے لئے ٹاک ٹوئیاں مارنا، کو چھونا، انگلی سے چھونا، کو ہاتھ لگانا، پر ہاتھ پھیرنا۔ ــــ: ادھر ادھر ٹٹولنا، ٹاک ٹوئیاں مارنا، تلاش کرنا (ہاتھوں، پاؤں چھڑی وغیرہ سے)۔ ــــ من: سے معلومات مانگنا، کے بارے میں پوچھ گچھ کرنا۔ ــــ ہ/ب: کا تجربہ کرنا، کو آزمانا، محسوس کرنا، حواس سے معلوم کرنا، کا ادراک کرنا۔ ــــ ب: کو محسوس کرنا، سے سخت متاثر ہونا۔ حَسّ: احساس، ادراک، خیال، جذبہ، جذباتیت۔ حِسّ: حسیاتی ادراک، احساس، جذبہ، خیال، حس، حاسہ، آواز، شور۔ حِسِّي: حسیاتی، حواسی، حسی، محسوس، قابل ادراک، واضح، صریح۔ حِسِّیّات: احساسات۔ حَسِیس: کمزور آواز۔ حَسَّاس: حساس، سریع التاثر، معقول، ہوشمند، اثر پذیر، شہوانی (مسرت)، حَسَّاسَة: حسی عضو۔ حَسَّاسِيّ: التاثر کرنے والا، ناموافق، الرجی والا۔ امراض حَسَّاسِيَّة: الرجی والی بیماریاں، الٹے اثر والی بیماریاں۔ حَسَّاسِیَة: اثر پذیری، احساس، حسی ادراک کا حاسہ، نفس پرستی۔ مرض الحسّاسِیَّة: الرجی (allergy)۔ مِحَسَّة: کھریرا۔ اِحْسَاس جمع احساسات و احاسیس: احساس۔ ــــ ب: کا احساس، ادراک، اثر پذیری، جمع احساسات: احساسات، جذبات۔ احساس بالنور: روشنی سے اثر پذیری۔ شدیدُ الإحساس: بہت حساس۔ اِحْسَاس مُشْتَرَك: احساس ہم آہنگی، اتفاق، اتحاد، کامل اتفاق۔ قِلَّةُ الإحساس: بے حسی، بے

ذوقی، افسردگی، کندذہنی۔ الطائفة الاحساسية: مصوری یا بیان میں مجموعی اثر پر زور دینے والے نہ کہ تفصیلات پر۔ اثریت والے فن کار جو اثریت کے انداز میں مصوری کریں اور رنگ اور روشنی کے اثرات استعمال کریں۔ مَحْسُوس: محسوس، قابل ادراک، نمایاں، واضح، صریح، کافی یا نمایاں (نقصان)۔ المحسوس: حواس خمسہ کے ذریعہ قابل ادراک ظہور، شہادت۔ المحسوسات: حواس خمسہ کے ذریعہ قابل ادراک اشیاء۔

حسب: ۱۔ حَسَبَ ـ حَسْبًا و حِسَابًا و حِسبانًا و حُسْبانًا و حِسْبَةً و حِسَابَةً ہ: کو گننا، شمار کرنا۔ حَاسَبَ مُحَاسَبَةً و حِسَابًا ہ: کا حساب لینا، محاسبہ کرنا۔ تَحَاسَبَا: ایک دوسرے کے حساب کی جانچ کرنا، ایک دوسرے کا محاسبہ کرنا، آپس کا حساب صاف کرنا۔ اِحْتَسَبَ الامرَ: کو شمار کرنا، گمان کرنا۔ ـ عند اللّٰہ خیراً: خیر آگے بھیجنا، کے ذریعے اللہ تعالیٰ سے اجر وثواب کی امید لگانا۔ الحَسَب: تعداد، اندازہ، (کہا جاتا ہے: ھذا بحسب ذاك: یہ اس کے موافق ہے۔ اعملْ علی حسب ما امرتُكَ: میرے حکم کے مطابق عمل کرو۔ حسبماذُکر: موافق اس کے جس کا ذکر ہوا) شمار کیا ہوا۔ الحِساب (مص): شمار۔ (کہا جاتا ہے: یَرْزُقُ اللّٰہ من یشاء بغیر حِساب: اللہ تعالیٰ جس کو چاہتا ہے کسی تنگی یا کمی کے بغیر رزق پہنچاتا ہے)۔ لوگوں کی بڑی تعداد (کہا جاتا ہے: اتانی حسابٌ من الناس بمعنی جاء نی عدد منھم: میرے پاس لوگوں کی ایک بڑی تعداد آئی۔ حسابُ الجُمَّل: حروف ابجد کا حساب۔ یومُ الحساب: قیامت کا دن۔ الحاسِب جمع حَسَبَة (فا): حساب دان۔ الحِسَابِیّ: حساب دان۔ الحِسْبَة جمع حِسَب: اجر وثواب۔ الحَسِیب: جانچ کنندہ۔ کہا جاتا ہے: کفی باللّٰہ حسیبًا: محاسبہ کے لئے اللہ کافی ہے۔ (اعراب: کفی فعل ماضی باللّٰہ۔ با حرف جر زائد۔ اللہ تعالیٰ کفی کا فاعل۔ حسیبًا: تمیز۔ الحُسْبَان: حساب۔ مُحْتَسِبُ البلد: اوزان وغیرہ کی جانچ پڑتال کرنے پر حاکم کی طرف سے مقرر شخص۔

۲۔ حَسِبَ ـ حِسْبانًا و مَحْسَبَةً و مَحْسِبَةً ہ: کو گمان کرنا، خیال کرنا۔ احْتَسَبَ الامرَ: کو گمان کرنا۔

۳۔ حَسُبَ ـ حَسَبًا و حَسَابَةً: شریف الاصل ہونا، فیاض ہونا صفت: حسیب جمع حُسَبَا: الحَسَب جمع اَحْساب: خاندانی شرافت، آباء واجداد کے محاسن ومفاخر۔ الحَسِیب: خاندانی شرافت رکھنے والا۔

۴۔ حَسَّبَ و اَحْسَبَ ہ: کو اس قدر کھلانا یادینا کہ کھانے یا لینے والا کہے بس (حَسْبِی، کفانی) کہا جاتا ہے: اعطی فاحسب: اس نے بہت دیا حتی کہ اسے کہا گیا بس۔ تَحَسَّبَ: قناعت کرنا۔ اِحْتَسَبَ بہ: پر قناعت کرنا (کہا جاتا ہے: فلانٌ لا یُحْتَسَب بہ: فلاں شخص ناقابل اعتبار ہے اور کسی شمار میں نہیں۔ فلانٌ استعطانی فاحتسبتُہ: فلاں شخص نے مجھ سے بخشش چاہی تو میں نے اسے خوب دیا اور کافی دیا)۔ ـــ عنہ: سے رک جانا۔ الحَسْب: کافی ہونا، کفایت کرنا۔ کہا جاتا ہے: حسبُك درھمٌ: تمہیں ایک درہم کافی ہے (ابتداء میں آنے کی وجہ سے مرفوع ہے۔ کاف مضاف الیہ ہے۔ کبھی اس پر باء کا اضافہ کر دیا جاتا ہے اور کہا جاتا ہے: بحسبك درھم: تمہیں ایک درہم کافی ہے۔ کہا جاتا ہے: ھذا رجلٌ حسبُك من رجل: حسب یہاں رجل کی صفت ہے): تمہارے لئے یہ آدمی اس آدمی سے کافی ہے۔ زیدٌ صدیقی فحسبی: زید میرا دوست ہے اور وہ مجھے کافی ہے۔ ھذا زیدٌ حَسْبُكَ: یہ زید تمہارے لئے کافی ہے۔ الحِساب: کافی۔ کہا جاتا ہے: اعطاہ عطاءً حِسابًا: اس نے اس کو کافی دیا۔

۵۔ حَسَّبَ المیتَ: میت کو کفنا کر دفنانا یا پتھروں میں دفن کرنا۔ الحِسْبَة (مص): میت کی تکفین کے بعد تدفین، پتھروں میں تدفین۔

۶۔ حَسَّبَ ہ: کو تکیہ دینا۔ تَحَسَّبَ: تکیہ لگانا۔ الحُسْبَانَة و المِحْسَبَة: چھوٹا تکیہ۔

۷۔ تَحَسَّبَ الخبرَ: خبر دریافت کرنا۔ ـ ہ: کو پہچاننا، ذہن میں رکھنا۔ اِحْتَسَبَ ما عندہ: کو آزمانا۔

۸۔ اِحْتَسَبَ علیہ الأمرَ: کو ناپسندیدہ بات سے روکنا۔

۹۔ احتسب ولداً لہ: بڑی عمر کے بچے کو کھو دینا، اگر چھوٹی عمر کا بچہ مرجائے تو کہا جاتا ہے: افترطہ۔

۱۰۔ الحُسْبَان واحد حُسْبانۃ: چھوٹے تیر۔ الحُسْبَانَة: کڑک، بدلی، اولہ۔

☆ حَسَبَ ـ حَسْبًا وحِسابًا و حِسْبانًا و حُسبانًا: حساب لگانا، گننا، شمار کرنا، حساب کرنا، گنتی کرنا، اندازہ کرنا یا لگانا، تخمینہ کرنا، پیش اندازہ کرنا۔ ـــ ہ علی: کو کے نام درج کرنا یا کے نام ڈالنا، یا کے حساب میں درج کرنا۔ ـــ ہ ل: کسی رقم کا اندراج کسی کے حساب میں بطور ادا شدہ لکھنا۔ حسب حسابه: کسی چیز یا شخص کا خیال کرنا، یا حساب میں رکھنا، سے حساب چکانا، پر انحصار کرنا، بھروسہ کرنا۔ حسب حسابًا ل: بمعنی سابق نیز، کسی شخص یا چیز کو اہمیت دینا۔ حسب الف حساب ل: کے بارے میں ہزاروں اندیشے رکھنا۔ حَسِبَ ـ حِسبانًا و مَحْسَبَةً و مَحْسِبَةً ہ ہ: کو کوئی خیال کرنا، سمجھنا۔ ـــ: خیال کرنا، یقین کرنا، فرض کرنا۔ ـ ہ من: کو سے متعلق خیال کرنا، سمجھنا، کو میں شمار کرنا۔ ـ فی ہ: کسی شخص میں کچھ دیکھنا۔ حَسُبَ ـ حَسَبًا و حَسَابَةً: شریف الاصل ہونا، خاندانی ہونا، بہت محترم ہونا، کا قدر کیا جانا۔ حَاسَبَ ہ: سے حساب چکانا، صاف کرنا، سے بدلہ لینا، سے بدلہ چکانا، سے باز پرس کرنا، کا محاسبہ کرنا، مواخذہ کرنا، کو ذمہ دار قرار دینا، کو جواب دہ بنانا۔ حَاسَبَ علی نفسه: محتاط ہونا، چوکنا ہونا، چوکس ہونا۔ تَحَسَّبَ: محتاط ہونا، چوکس ہونا، چوکنا ہونا، احتیاطی تدابیر اختیار کرنا۔ ـ ہ: کو جاننا چاہنا، کو معلوم کرنے کی کوشش کرنا۔ تَحَاسَبَ: باہمی حساب چکانا۔ اِحْتَسَبَ: کے ذمہ لکھنا، کھاتے میں جمع کرنا۔ ـــ ہ/ب: کو خاطر میں لانا، اہمیت دینا، کی طرف توجہ کرنا، کی گنجائش رکھنا، کو مدنظر رکھنا، کے پیش نظر رکھنا، سے حساب چکانا۔ ـــ: نیکی آگے بھیج کر اللہ تعالیٰ سے آخرت میں انعام کی توقع کرنا۔ احتسب ولداً: بیٹے کا مر جانا۔ احتسب عند اللّٰہ الشیءَ: آخرت میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے انعام کی توقع میں کسی چیز کی قربانی دینا۔ ـ ہ علی: کے عوض کچھ رقم بطور اجرت لینا۔ ـــ: خیال کرنا، یقین کرنا، فرض کرنا۔ ـ ہہ: کو غلطی سے کوئی سمجھ بیٹھنا۔ ـ ب: پر قانع، مطمئن، راضی، صابر یا شاکر ہونا۔ ـ ہ علی: کو میں ناپسند کرنا، ناپسندیدگی کی نظر سے دیکھنا، میں پر اعتراض کرنا، میں کو مسترد کرنا۔ ـ علی: سے محاسبہ کرنا، باز پرس کرنا، مواخذہ کرنا، سے حساب مانگنا، سے کی توجہ طلب کرنا۔ حَسْبُكَ اَنْ: یہ کہنا کافی ہے کہ، تم خوب جانتے ہو جب تم سنو کہ، تمہیں صرف......کی ضرورت ہے۔ بحسبك مُقْنِعًا ان: تمہیں قائل کرنے کے لئے کہ...... یہ کافی ہوگا۔ و حَسْبُكَ بھذا کُلِّہ شرًّا: لیکن یہ منفی پہلو اس قابل نہیں کہ انہیں مزید برداشت کیا جائے۔ فَحَسْب: صرف، زیادہ نہیں، اور بس اتنا ہی، یہی سب ہے، فقط۔ مجلس حَسْبِی جمع مَجَالِس

حسبة: وصیت کی تصدیق کی عدالت، سرپرستی کے متعلق عدالت۔ حَسَب جمع احساب: پیمانہ، حد، درجہ، مقدار، رقم، قیمت، احترام، کسی کا بہت احترام، شریف نسل یا نسب۔ حَسَبَ و بِحَسَبِ و علی حَسَبِ: کے مطابق، کے حسب حال، کے مناسب، پر منحصر۔ حَسَبَمَا: کے مطابق، پر منحصر کہ کیونکہ، کی طرح۔ حسبما اتَّفَقَ: اگر چہ اس کی کوئی منصوبہ بندی نہیں کی گئی تھی، جیسے ہوا یا ہو۔ حِسْبة: رقم، حسابی مسئلہ۔ حسیب: محترم، معزز، شریف، خاندانی، عالی النسب۔ کان فی الحُسبان: متوقع ہونا، مدنظر ہونا، کی گنجائش ہونا۔ کان فی الحُسبان أن: اس کی توقع تھی کہ۔ حسبانی ان: مجھے توقع ہے کہ۔ حِسَابٌ: گنتی، شمار، اندازہ، جانچ، پڑتال، دوراندیشی، احتیاط، غور، سوچ بچار جمع حسابات: بل، فہرست، بجٹ، خرچہ کی تفصیل، حساب حساب، بنک میں حساب۔ جمع حسابات: کھاتہ نویسی (book keeping)۔ علم الحساب: حساب (کا علم)۔ حساب التفاضل: احصاء تفریقی (differential calculus)۔ حساب التکامل: حساب کلیات integral calculus۔ کان فی حسابه: اسے اس کی توقع تھی، اس نے اس سے حساب چکایا، وہ اس کے لئے تیار تھا۔ عمل حسابًا له: کی طرف توجہ کرنا، سے حساب چکانا۔ الحسابُ الختامی اور حساب نہائی: آخری حساب، حساب کی آخری تفصیل۔ دعاہ الی الحساب: اس نے اس کا محاسبہ کیا، اس سے باز پرس کی، اس کا مواخذہ کیا۔ یوم الحساب: حساب کا دن، انصاف کا دن۔ أقامَ حسابًا ل: کو ادائیگی کے لئے، حساب پیش کرنا۔ بلاحساب: بے حد، غیر محدود حد تک۔ من غیرِ حساب: اندھا دھند، یونہی، بے سوچے سمجھے، دوراندیشی کے بغیر۔ لحسابِ فلان: کے ذمے، کے خرچ میں، کے مفاد کے خلاف۔ لقِیَ سوءَ الحساب: اس کے ساتھ برا سلوک کیا گیا، وہ ناگوار واقعہ سے دوچار ہوا۔ حِسَابٌ جارٍ: کرنٹ اکاؤنٹ۔ حسابات صندوق التوفیر: سیونگ بنک کے حساب Savigns bank accounts۔ حساب موقوف: بند حساب۔ حسابات دوبیة: دوہرا کھاتہ۔ الحساب الشرقی: جولین کلینڈر۔ الحسابل الغربی: جورجین کلینڈر۔ حَسَابی: حساب کا، حساب کے متعلق، ریاضی کا، ریاضی سے متعلق، شمار سے متعلق۔ مُحَاسَبة جمع مُحَاسَبات: بے باقی، کھاتہ نویسی، ضمیر کا جائزہ۔ قسم المحاسبة: محکمہ اکاؤنٹ، دفتر کمپٹرولر، کلیرنگ ہاؤس۔ مَحْسُوب جمع محسوبون و محاسیب: متوسل، زیر نگرانی یا زیر حمایت شخص، چہیتا، منظور نظر، پسندیدہ، مرغوب۔ ۔علی: کا مطیع، تابعدار، فرمانبردار، تابع فرمان، معاون۔ حَاسِب: گننے والا، شمار کرنے والا، حساب دان، کمپیوٹر، کیلکولیٹر۔ مَحْسُوبیة: عزت و احترام (کسی شخص کا)، امتیازی حیثیت، سرپرستی، منظور نظری، مرغوبیت، جانبداری، جنبہ داری، پاسداری۔ مُحَاسِب و مُحاسِبْجی: اکاؤنٹنٹ، بک کیپر، کمپٹرولر، آڈیٹر۔ مُحْتَسَب: نقصان، تکلیف، مصیبت وغیرہ جس کو جھیلنے کے بدلے کوئی شخص آخرت میں انعام کی توقع رکھے۔

حسد: حَسَدَ ـُ حَسَدًا و حَسَادَةً و حَسَّدَ فلانًا نعمتَهُ و علی نعمته: کسی کی نعمت کے زوال اور اپنے لئے اس کے حصول کی تمنا کرنا یا آرزو رکھنا صفت: حَاسِد جمع حُسَّاد و حَسَدہ و حُسَّد۔ أحْسَدَہ: کو حاسد پانا۔ تَحَاسَدَا: ایک دوسرے سے حسد کرنا۔ الحَسُود جمع حُسُد (مذکر و مؤنث کے لئے) طبعی حاسد۔ الحَسَّاد: بہت حاسد۔ المَحْسَدَة: حسد کا باعث و سبب۔

☆ حَسَدَ ـُ حَسَدًا ہ علی/ہ: سے پر جلنا، حسد کرنا، خار کھانا، رشک کرنا۔ تَحَاسَدَ: ایک دوسرے سے حسد کرنا، جلنا، خار کھانا، ایک دوسرے پر رشک کرنا۔ حَسَد: حسد، خار، رشک۔ حاسد جمع حُسَّاد و حَسَدَة: حاسد، خار کھانے والا، رشک کرنے والا۔ حسد انگیز، جلنے والا۔ حَسُود جمع حُسُد: حاسد، حسد کرنے والا، جلنے والا۔ تَحَاسُدٌ: باہمی حسد۔ محسود: باعث رشک، بدنظری کا شکار۔

حسر: ۱۔ حَسَرَ ـِ حُسُورًا البصرُ: بینائی کا کمزور ہو جانا، نگاہ کا تھک جانا۔ ــ الرجلُ او الدابَّةُ: آدمی یا جانور کا تھکنا۔ ــ الدابَّةَ: جانور کو چلا کر تھکانا۔ حَسِرَ ـَ حَسَرًا: تھکنا۔ أحْسَرَ الدابَّةَ: جانور کو چلا کر تھکانا۔ اِسْتَحْسَرَ: تھکنا۔ الحَسِر: تھکانے والا۔ الحَسِیر جمع حَسْرَی: تھکا ماندہ کمزور، تھکانے والا۔ المَحْسُورُ البصر: تھکی ہوئی نگاہ والا۔

۲۔ حَسَرَ ـُ حَسْرًا الشیءَ: کو کھولنا۔ کہا جاتا ہے: حسر کُمَّهُ عن ذراعه: اس نے اپنی آستین چڑھائی۔ حسرت الجاریةُ خِمارَها عن وجهها: لڑکی نے اپنی اوڑھنی چہرے سے اٹھائی صفت: حَاسِر جمع حُسَّر و حَوَاسِر۔ ــ الغصنَ: ٹہنی کو چھیلنا۔ ــ الشیءُ: ظاہر ہونا۔ ــ الماءُ: پانی کا نیچے اتر جانا اور خشک ہو جانا۔ حَسَّرَ الطیرُ: پرندے کے پر جھڑنا۔ تَحَسَّرَتِ المرأةُ: عورت کا چہرہ کھول کر بیٹھنا۔ ــ الشَّعَرُ او الریشُ: بالوں یا پروں کا گرنا۔ ــ الطائرُ: پرندے کے پروں کا گرنا۔ اِنْحَسَرَ الشیءُ: ظاہر ہونا۔ ــ ت الطیرُ: پرندہ کا پرانے پر گرا کر نئے پر نکالنا۔ الحُسَّر: جنگ میں پیادہ فوجی جن کے چہرے اور سر کھلے ہوں، زرہ اور خود نہ پہنی ہو۔ الحَاسِر (فا): جس نے پگڑی، زرہ وغیرہ نہ پہنی ہو، عورت جس نے اپنے چہرہ سے اوڑھنی اٹھا رکھی ہو۔ المَحْسِر و المَحْسَر جمع محَاسِر: چہرہ، باطن (کہا جاتا ہے: فلانٌ ملیح المنظر کریم المَحْسَر: فلاں شخص خوبصورت اور شریف باطن ہے) طبیعت۔ کہا جاتا ہے: ارض عاریة المحاسِر: نباتات سے خالی زمین۔

۳۔ حَسِرَ ـَ حَسَرًا و حَسْرَةً: افسوس کرنا۔ حَسَّرَہ: کو افسوس کرانا، کو افسوس کرنے پر اکسانا۔ تَحَسَّرَ علیه: پر افسوس کرنا۔ الحَسِر: افسوس کرنے والا۔ الحَسِیر جمع حَسْرَی: افسوس کرنے والا۔ الحَسْران: وہ شخص جسے اپنی کھوئی ہوئی چیز پر سخت حسرت و ندامت ہو۔ التحاسِیر واحد تحسیر: مصائب، آفات۔

۴۔ حَسَرَ ـُ حَسْرًا البیتَ: مکان میں جھاڑو دینا۔ المِحْسَرة: جھاڑو۔

۵۔ حَسَّرَہ: کو تکلیف پہنچانا، تکلیف دینا، حقیر سمجھنا۔

☆ حَسَرَ ـِ حَسْرًا ہ عن: کو سے اٹھانا، ہٹانا، (جیسے ڈھکن، پردہ وغیرہ)۔ ــ عن: کو بے نقاب کرنا، کو ننگا رکھنا، سے پردہ اٹھانا۔ ــ حُسُورًا: نگاہ کمزور ہونا۔ حَسِرَ ـَ حَسَرًا و حَسْرَةً علی: پر متاسف ہونا، پچھتانا، سے رنجیدہ ہونا، المناک ہونا، پر آہ بھرنا۔ حَسَرَ ـِ و حَسِرَ ـَ حَسَرًا: تھک جانا، نڈھال ہو جانا۔ حَسَّرَہ: کو تھکانا، نڈھال کرنا، کمزور کرنا، کا عرق نچوڑ لینا، کو رنجیدہ کرنا، غمگین کرنا، کو تکلیف یا رنج پہنچانا۔ ــ ہ عن: سے ڈھکن وغیرہ ہٹانا، کو ننگا رکھنا، کو بے نقاب کرنا۔ تَحَسَّرَ علی: سے مغموم ہونا، رنجیدہ ہونا، تکلیف پہنچنا، پر آہیں بھرنا۔ اِنْحَسَرَ عن: سے اٹھنا، ہٹنا۔ ــ کمُّهُ عن ذراعه: آستین کا بازو سے چڑھنا۔ ــ عن: سے اچانک غائب ہو جانا۔ حَسَر: تھکاوٹ، کمزوری، ضعف، ناتوانی۔ حَسْرُ البَصَر:

دور کی نظر کا کمزور ہونا۔ حَسِر: رنجیدہ، غمگین، تھکا ہوا، نڈھال، پژمردہ، تھکا ماندہ، تھکا دینے والا۔ حَسرَة جمع حَسَرات: افسوس، تکلیف، مصیبت، آہ، سخت غم، رنج، الم، قہر بیتا۔ یا لَلْحَسرَةِ: حیف، افسوس، ہائے، افسوس ہے کہ، بدقسمتی سے۔ یا حَسرَتِی اور وا حَسرَتاہ: بڑے افسوس کی بات ہے، بہت بری بات حَسِیر جمع حُسرَیٰ: تھکا ہوا، تھکا ماندہ، تھک کر نڈھال، کم (نظر)، دور کی نظر کمزور والا۔ حَسِیرُ البَصَر: جس کی دور کی نظر کمزور ہو۔ حُسُور: دور کی نظر کی کمزوری۔ حَسرَان: متاسف، افسوس کرنے والا، غمگین، مصیبت زدہ، رنجیدہ۔

حسف: ۱۔ حَسَفَ - حَسْفًا السحابُ: بادل کا چلنا۔ ـــ الغَنَمَ: بکریوں کو ہانکنا۔ الحُسْفَة: پتلا بادل۔
۲۔ حَسَفَ - حَسْفًا و حَسَّفَ التَمرَ: کھجور کو صاف کرنا۔ ـــ القرحَةَ: زخم کو چھیلنا۔ اَحْسَفَ التَمرَ: صاف اور عمدہ کھجوروں کو غیر صاف اور ردی کھجوروں میں ملانا۔ تَحَسَّفَ الجلدُ: جلد کا چھلنا۔ الحُسَاف: ہر چیز کا بقیہ، کھائی ہوئی چیز کا بچا کھچا حصہ۔ الحُسَافَة: ردی کھجوریں یا کھجور کے چھلکے (کہا جاتا ہے: فلانٌ لا یُعطِی من البُرِّ الاحُسَافَتَهُ و من التمر الاحُسَافَتَهُ: فلاں شخص گیہوں میں سے محض اس کی پھٹکن اور کھجوروں میں سے صرف ردی کھجور دیتا ہے) تھوڑا پانی۔ حُسَافَةُ الناس: رذیل لوگ۔
۳۔ حَسَفَ - حَسْفًا و حَسِیفًا تِ الحیّةُ: سانپ کا پھنکارنا۔
۴۔ حَسَفَ - حَسْفًا و حُسَافًا الزرعَ: کھیتی کاٹنا۔
۵۔ حَسِفَ - حَسَفًا لَه: کے لئے دل میں کینہ رکھنا، سے ناراض ہونا، پر غضبناک ہونا۔ الحُسَافَة و الحَسِیفَة: دشمنی، غیظ۔ کہتے ہیں: رجع بحسیفة نفسِهِ: وہ اپنی حاجت روائی کے بغیر لوٹ آیا۔
۶۔ تَحَسَّفَ ت اوبارُ الابل: اونٹ کے بالوں کا جھڑ جانا۔
۷۔ اِنحَسَفَ الشیءُ فی یدی: ہاتھ میں ریزہ ریزہ ہونا۔

حسك: ۱۔ حَسِكَ - حَسَکًا علیه: پر غضبناک ہونا۔ صفت: حَسِك۔ الحَسِیکة و الحَسَکَة و الحُسَاکَة: دشمنی، کینہ۔
۲۔ حَسِكَ - ت الدابّةُ: جانور کا دانہ چبانا۔ اَحْسَكَ الدابّةَ: جانور کو چبانے کے لئے دانے دینا۔ الحَسِیکة: جانور کا دانہ۔
۳۔ اَحسَكَ النباتُ: پودے کا کانٹے دار ہونا۔ الحَسَك واحد حَسَکَة (ن): کانٹے دار پودہ۔ مچھلی کی باریک ہڈی۔ الحَسِیکَة (ح): خار پشت، سیہی۔
۴۔ الحَسِیك: پست قد۔
○ حَسَك واحد حسکة: کانٹے، سُولیں، بالیں، نوکدار کیل یا سلاخیں، مچھلی کی ہڈیاں، اناج کی بالیوں کے بال، جوار یا مکئی کے ریشے، کئی خاردار جڑی بوٹیوں کا نام۔ حَسَکِی: خاردار، کانٹے دار، سخت۔

حسل: ۱۔ حَسَلَ - حَسْلاً الدابّةَ: جانور کو تیز ہانکنا۔
۲۔ حَسَلَ - حَسْلاً الشیءَ: کو مسترد کرنا، نامنظور کرنا۔ حُسِلَ بِه: ذلیل کیا جانا، ذلیل ہونا۔ حَسَّلَ بنفسه: اپنے آپ کو ذلیل کرنا، دناءت اختیار کرنا۔ الحَسِیل جمع حُسُل: گھٹیا چیز۔ الحُسَالَة: جو وغیرہ کی بھوسی۔ ـــ و الحَسِیلَة: قوم کے گھٹیا لوگ۔ المَحْسُول: گھٹیا، ردی۔
۳۔ تَحَسَّلَ و اِحتَسَلَ: گوہ کا بچہ شکار کرنا۔ الحِسْل جمع حِسَالَة و اَحسَال و حُسُول و حِسْلان (ح): گوہ کا بچہ۔ کہا جاتا ہے: لا آتیك سِنَّ الحِسْل: میں تمہارے پاس کبھی نہیں آؤں گا۔ (گوہ کے دانت اس کے مرنے تک نہیں گرتے اس لئے ان سے ہمیشگی مراد لی جاتی ہے)۔
۴۔ الحَسِیل واحد حسیلة (ح): گائے کے بچے۔

حسم: حَسَمَ - حَسْمًاه: کو جڑ سے کاٹنا۔ اِنحَسَمَ: جڑ سے کٹ جانا۔ العِرقَ: رگ کاٹ کر داغ دینا تاکہ خون بہنا بند ہو جائے۔ ـــ الداءَ: بیماری کو دوا سے دور کرنا۔ ـــ ہ الشیءَ: کو سے روکنا، منع کرنا۔ الاَحْسَم: تجربہ کار، فیصلہ کن آدمی۔ الحُسَام: تیز کاٹنے والی تلوار۔ حُسَامُ السیف: تلوار کی دھار۔ الحُسُوم: نامبارک، منحوس۔ کہا جاتا ہے: ایامٌ حُسُومٌ و اَیّامُ حُسُومٍ: نامبارک دن (بصورت وصف اضافت)۔ المَحْسَمَة: کاٹنے کا سبب۔ کہا جاتا ہے: هذا مَحسَمَةٌ للداء: یہ بیماری کو دور کرتا ہے۔
○ حَسَمَ - حَسْمًا ہ: کو کاٹنا، کاٹ ڈالنا، الگ کرنا، جدا کرنا، کو مکمل کرنا، ختم کرنا، آخری صورت دینا، (مسئلہ) کا فیصلہ کرنا، پر فیصلہ دینا، (بحث) کو طے کرنا، کو (سے) منہا کرنا، تفریق کرنا۔ اِنحَسَمَ: کٹ جانا، الگ ہو جانا، مکمل ہو جانا (بحث وغیرہ) طے ہو جانا۔ حَسْم: ختم کرنا، تکمیل، اختتام، فیصلہ، طے کرنا، تسویہ، انقطاع، بند کرنا، بند ہونا، تفریق، منہائی، کمشن دینا۔ حُسَام: تلوار، تلوار کی دھار۔ حُسُوم: مہلک، کاری، صبر آزما، تکلیف دہ، تھکا دینے والا (جمع) راتیں، دن، سال۔ حَاسِم: فیصلہ کن، آخری، قطعی، حتمی، غیر مبہم، واضح، غیر مشروط، ناطق۔

حسن: حَسُنَ و حَسَنَ - حُسْنًا: خوبصورت ہونا، اچھا ہونا صفت: حَسَن جمع حِسَان و حُسّان جمع حُسّانون، و حاسِن و حَسِین مؤنث حَسَنَة و حَسْناء جمع حِسَان و حَسَنات۔ (مبالغہ میں) حُسّان مؤنث حُسّانة۔ حَسَّنَہ: کو آراستہ کرنا، خوبصورت بنانا۔ حَاسَنَ مُحَاسَنَةً ہُ: پر خوبصورتی میں غالب آنا، سے لطف و مہربانی سے پیش آنا، خوش معاملگی سے پیش آنا۔ کہا جاتا ہے: اِنّی لَاُحَاسِنُ بِكَ الناسَ: میں لوگوں پر تمہارے محاسن کی وجہ سے فخر کرتا ہوں۔ اَحْسَنَ: اچھا کام کرنا، نیکی کرنا، اچھے طریقے سے کرنا۔ ـــ الشیءَ: کو اچھا بنانا، کو اچھی طرح جاننا۔ (کہا جاتا ہے: فلانٌ یُحسِنُ القراءَةَ: فلاں شخص عمدہ طریقے سے پڑھتا ہے)۔ ـــ الیه و به: سے نیک سلوک کرنا، نیکی کرنا۔ تَحَسَّنَ: خوبصورت ہونا، سر مونڈنا۔ (کہتے ہیں: دَخَلَ الحَمّام فَحَسَّنَ: وہ حمام میں گیا اور حجامت بنائی)۔ ـــ بکذا: سے آراستہ ہونا۔ اِستَحْسَنَ ہ: کو اچھا جاننا، خوبصورت سمجھنا۔ الحُسْن جمع مَحَاسِن: (غیر قیاسی): خوبصورتی۔ ـــ و الحَسَن (ع ا): کہنی کے پاس کی ہڈی۔ المحاسِن: بدن کی خوبصورت جگہیں۔ حُسْنُ ساعة (ن): ایک پودا جو غروب آفتاب سے ایک گھنٹا پہلے کھلتا ہے اور طلوع آفتاب کے بعد مرجھا جاتا ہے۔ گویا ایک ساعت کی بہار رکھتا ہے۔ سِتُّ الحُسْن (ن): ایک قسم کی بیل جس پر خوبصورت پھول لگتے ہیں۔ الحَسَنَة جمع حَسَنات: نیک کام، نیکی، بھلائی، فائدہ۔ الاَحْسَن جمع اَحَاسِن مؤنث حُسْنَی: زیادہ اچھا، زیادہ خوبصورت۔ خلاف قاعدہ بعض اوقات اس کی تصغیر لا کر کہتے ہیں۔ مَا اُحَیْسِنَ زیداً۔ اَحَاسِنُ القوم: قوم کے خوبصورت یا اچھے اشخاص۔ الحُسْنَی جمع حُسْنَیَات و حُسَن: اچھا کام، اچھا انجام، کامیابی، اچھی عاقبت، شہادت (اللہ تعالیٰ کی راہ میں جان دینا)، اللہ تعالیٰ کی طرف دھیان، اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنی جیسے کریم، رحیم وغیرہ ان کی تعداد ۹۹ ہے۔ ان کو ترتیب دیا گیا ہے اور ایک مقررہ انداز سے ان کی

۳۔ حَضَنَ ۔ حَضْناً و حَضَانَةً هُ عن كذا: کو سے الگ کرنا، دور کرنا۔ أَحْضَنَ بحَقِّهِ: کا حق مارنا، کو حق سے محروم کرنا۔ ــ الرجلَ و بالرجل: کو حقیر کرنا۔ الحِضْن جمع أَحْضَان و حُضُون: کنارہ، پہلو۔

۴۔ حَضُنَ ۔ حِضَانَات المرأةُ او الشاةُ او الناقةُ: عورت، بکری یا اونٹنی کے چھوٹے بڑے پستان یا تھن والی ہونا صفت حَضُون۔

۵۔ الحِضْن جمع أَحْضَان و حُضُون: پہاڑ کی جڑ۔ کہا جاتا ہے: عَشَّشَ الطائرُ في حِضْنِ الجبل: پرندہ نے پہاڑ کی جڑ میں گھونسلا بنایا۔ المِحْضَنَة: پیالہ کی طرح کا ایک مٹی کا برتن۔

○ حَضَنَ ۔ حَضْناً و حِضَانَةً هُ: کو بازؤں میں بھینچنا، گلے لگانا، آغوش لینا، گود میں لینا، کو پیار سے گلے لگانا۔ ــــ هُ: بچہ کی پرورش کرنا، پالنا، بچہ کی تربیت کرنا۔ ــ حَضْناً و حِضاناً و حِضَانَةً و حُضُوناً هُ: پرندہ کا انڈے سینا، انڈوں پر بیٹھنا، بچے نکالنا۔ تَحَاضَنَ: ایک دوسرے سے گلے ملنا، ایک دوسرے کو گلے لگانا، آغوش لینا، ہم آغوش ہونا، ایک دوسرے سے لپٹنا، چمٹنا۔ اِحْتَضَنَ ہ/ هُ: کو اپنے بازؤں میں دبانا، بھینچنا، گلے لگانا، آغوش لینا، سے ہم آغوش ہونا، کو پیار سے گلے لگانا۔ ــ هُ: سینے میں جذبہ رکھنا، (کی) تدبیر نکالنا، (منصوبہ وغیرہ) پکانا، (قصہ) گھڑنا، (بہانہ) تراشنا۔ ــــ هُ: بچہ کی پرورش کرنا، تربیت کرنا، بچہ کو پالنا۔ حِضْن جمع أَحْضَان: گود، اتنی چیز جو ہاتھ میں لے سکیں، قَبِلَهُ بالحضن: اس نے اس کا بازو کھول کر استقبال کیا۔ بين احضان اور في أحضان: کے بیچ میں، کے درمیان میں، کے ساتھ، کی موجودگی میں۔ في احضان الصحراء: بیابان کے قلب میں، کی تہوں میں، گوشوں میں۔ أَخَذَتْنِي بين أحْضَانِها: اس نے مجھے اپنے بازؤں میں لے لیا۔ حِضَانَة: بچہ کی پرورش، تربیت، انڈے سینا۔ دار الحضانة: بچوں کا گھر، بچہ خانہ، بچوں کی پرورش گاہ یا تربیت گاہ۔ حَضِين: ہم آغوش، گلے ملا ہوا، گلے لگا ہوا، گلے لگایا ہوا، کسی کے بازؤں میں۔ مَحْضَن جمع مَحَاضِن: بچوں کا گھر، بچوں کی پرورش گاہ یا تربیت گاہ۔ اِحتضان: ہم آغوشی، گلے ملنا، گلے لگانا، تعریف، منظوری، یا احترام کا انعام۔ حَاضِنَة جمع حَوَاضِن: بچوں کی دایہ۔ مُحْتَضِن: گلے لگانے والا، آغوش

دلدادہ، شیدائی، شفقت آمیز، محبت آمیز۔

حضا: حَضَا ۔ حَضْواً النارَ: آگ کو کریلنی سے ہلانا۔ المِحْضا و المِحْضَاء: آگ کو ہلانے کی لکڑی، کریلنی۔ المِحْضَى: مٹی کی انگیٹھی۔

حطّ: ۱۔ حَطَّ ۔ حَطّاً: اترنا، نیچے آنا، گرنا۔ ــ حَطّاً و حُطُوطاً السعرُ: بھاؤ کا کم ہونا، گرنا، سستا ہونا۔ ــ حَطّاً و إحْتَطَّ إحْتِطَاطاً الحِملَ: جانور کی پیٹھ سے بوجھ اتارنا۔ کہا جاتا ہے: حَطَّ رحلَه: اس نے اقامت کی۔ اِنْحَطَّ: اترنا۔ کہا جاتا ہے: حَطَّهُ وَانْحَطَّ: اس نے اسے ذلیل کیا تو وہ ذلیل ہو گیا۔ ــ السعرُ: بھاؤ سستا ہونا، ارزاں ہونا۔ کہا جاتا ہے: الأَسعارُ حَاطَّةٌ و منحطة: قیمتیں سستی ہیں۔ اِسْتَحَطَّ: نیچے اترنے کی درخواست کرنا۔ کہا جاتا ہے: اِسْتَحَطَّ فلاناً وِزْرَهُ: اس نے فلاں شخص سے اپنا بوجھ اتارنے کے لئے کہا۔ ــ الثمن شيئاً: کچھ قیمت کم کرنے کی درخواست کرنا۔ المَحَطّ و المَحَطَّة جمع مَحَاطّ و مَحَطَّات: اترنے کی جگہ، ٹھہرنے یا رکنے کی جگہ۔ محطة قِطار السِكّة الحديدية و محطة القطار الكهربائي: ریلوے سٹیشن، بجلی کی ٹرین کا سٹیشن۔ الحِطَّة و الحِطِّيطَى: بوجھ اتارنے کی درخواست۔ الحَطِيط: تھوڑا، چھوٹا۔ الحَطِيطَة: قیمت کی کمی۔ الإِنْحِطَاطُ النفسي: نفسیاتی گراوٹ۔

۲۔ حَطَّ ۔ حَطّاً و إحْتَطَّ إحتطاطاً الشيءَ: چیز کو رکھنا، ترک کرنا۔

۳۔ حَطَّ ۔ حَطَاطاً و احَطَّ الوجهُ: چہرے پر مہاسے نکلنا۔ الحَطَاط واحد حَطَاطَة (طب): مہاسے۔

۴۔ حَطَّ ۔ حَطَاطاً البعيرُ: اونٹ کا نکیل کو ایک جانب دبانا۔

۵۔ حَطَّ ۔ حَطّاً الجلدَ: چمڑے پر پالش کرنا، لوہے سے چمڑے پر نقش کرنا۔ المِحَطّ و المِحَطَّة: چمڑے پر پالش یا نقش کرنے کے لئے لوہے یا لکڑی کا تیار کردہ آلہ۔ الحُطُط: نرم و نازک ابدان (جمع بدن)۔ الأَحَطّ: نرم و چکنی پیٹھ والا۔ مَحْطُوط (مفع): پالش کیا ہوا۔ أَدِيمٌ مَحْطُوط: پالش شدہ ادھوڑی۔ سيفٌ محطوط: تیز کی ہوئی تلوار۔

۶۔ اِنْحَطَّتِ الناقةُ في سيرها: اونٹنی کا تیز دوڑنا۔ الحَطُوط: تیز رفتار اصیل اونٹنی۔

الحُطَاط: بدبو۔ الحِطّان: بکرا۔

۸۔ حَطْحَطَ الشيءَ: چیز کا اترنا۔ ــ الرجلُ: جلدی کرنا۔

○ حَطَّ ۔ حَطّاً هُ: کو رکھنا، (بوجھ) اتارنا۔ ــ ه/من: کو کم کرنا۔ ــ من قَدْرِه یا من قيمتِهِ: کی قدر و قیمت گھٹانا۔ حَطَّ الرِحَالَ: رکنا، ٹھہرنا، اترنا، کوچ میں پڑاؤ ڈالنا۔ ۔ حَطّاً و حُطُوطاً: ڈوبنا، اترنا، پرندہ کا زمین پر اترنا، آ رہنا، ہوائی جہاز کا زمین پر اترنا، قیمت کا گرنا۔ حَطْطَ هُ: بوجھ اتارنا۔ اِنْحَطَّ: ڈوبنا، اترنا، کم ہونا، گھٹنا، گرنے لگنا، بگڑنا، رو بہ تنزل ہونا، زوال میں آنا، گرنا، برباد ہونا، گھٹ جانا، کم ہو جانا۔ اِحْتَطَّ هُ: کو اتارنا۔ حَطّ: اتارنا، کم قدری، کمیء قیمت، گھٹا کر بتانا، برے لفظوں میں بیان کرنا۔ ــ من: بے قدری، تحقیر، ہتکی، توہین، استخفاف، کی کمی۔ حِطَّة: تخفیف، تسکین، چارہ سازی، دستگیری، نجات، نرمی، ذلت، خواری، بے قدری، خفت، تحقیر، ہتکی، رسوائی، ذلت، پستی، گراوٹ (درجہ، مرتبہ، عظمت، ساکھ میں) توہین، تذلیل، شرمساری، بے عزتی، بدسلوکی۔ احَطّ: زیادہ نیچا۔ حَطِيطَة: قیمت میں کمی۔ مَحَطّ: رکنے کی جگہ، رکھنے کی جگہ، مختصر وقفہ، سر، آواز کا اتار چڑھاؤ، آواز کا زیر و بم۔ مَحَطُّ الآمال: جس سے امیدیں وابستہ کی گئی ہوں، امیدوں کا مرکز۔ كان محط الأنظار: کی طرف توجہ مبذول کرنا۔ محط الكلام: الفاظ کا معنی یا مفہوم۔ مَحَطَّة جمع مَحَطَّات: رکھنے کی جگہ، شاپ، سٹیشن، پوسٹ، ریلوے سٹیشن، براڈ کاسٹنگ سٹیشن، ریڈیو سٹیشن۔ محطة تحويل التيّار: ٹرانسفارمر سٹیشن۔ محطة الإذاعة (اللاسلكيّة): براڈ کاسٹنگ سٹیشن، ریڈیو سٹیشن، ٹرانسمیٹر (اسٹیشن)۔ محطة رئيسية: بڑا ریلوے سٹیشن۔ محطة الاشارات: سگنل پوسٹ۔ محطة الإرسال: ٹرانسمیٹر (اسٹیشن)۔ محطة لِلأرْصَادِ الجوية: موسمیاتی سٹیشن۔ محطة الصَّرْف: پمپ سٹیشن (پانی نکالنے کے لئے) پاور پلانٹ۔ محطة الاستقبال: ریسیونگ سٹیشن (receiving station)۔ محطة لاسلكيّة قصيرةُ الأمواج: شارٹ ویو ٹرانسمیٹر اسٹیشن۔ محطة توليد الكَهْرَباء و محطة كَهْرَبائية: پاور پلانٹ۔ إنحطاط: زوال، انحطاط، تنزل، گراوٹ، کمتری، کہتری۔ احساس الانحطاط: کمتری کا شعور، إنحطاطي: مابعد

معیاری قلدکار۔ مُنْحَطّ: نیچا، کمینہ، نچلی سطح کا، نچلے درجے کا، گری ہوئی، اخلاق باختہ (عورت)؛ شرمناک، گندا، بازاری، سوقیانہ، کم رتبہ۔

حَطَأَ ۔ حَطْأً الارضَ بہ: کو زمین پر پچھاڑ دینا، گرا دینا۔ — بالشیءِ: چیز کو پھینکنا۔ — بہ عن کذا: کو سے ہٹانا، جھکانا۔ — الحِطْءُ: برتن میں بچا ہوا پانی۔ کہا جاتا ہے: حِطْءٌ من التمر: کھجور کی اتنی مقدار جو پیٹھ پر اٹھائی جا سکے۔ الحَطِیُّ من الناس: ذلیل لوگ۔ کہا جاتا ہے: ھو حَطِیٌّ بطیٌّ: وہ ذلیل ہے تابع بن کر آیا ہے۔ الحُطَیْئَۃ: بدشکل پست قد آدمی۔ شاعر جَرْوَل کا لقب۔ بعض کے نزدیک بدصورتی کی وجہ سے یہ لقب دیا گیا تھا۔

حطب: ۱۔ حَطَبَ ۔ حَطْبًا: لکڑیاں جمع کرنا صفت: حاطِب۔ — ہُ: کے پاس لکڑیاں لانا۔ کہا جاتا ہے: حَطَبَ فی حبلہ: اس نے اس کی مدد و اعانت کی۔ حطب علیہ بخیر: وہ اس کے پاس بھلائی لایا۔ — المکانُ: بہت لکڑیوں والی جگہ ہونا۔ مکانٌ حطیب: بہت لکڑیوں والی جگہ۔ ارضٌ حطیبۃ: بہت لکڑیوں والی زمین۔ أَحْطَبَ: لکڑیاں جمع کرنا۔ — المکانُ: بہت لکڑی والی جگہ ہونا۔ — و اِسْتَحْطَبَ الکرمُ: انگور کی بیل سے شاخیں کاٹنے کا وقت آنا۔ اِحْتَطَبَ: لکڑیاں جمع کرنا۔ الحَطَب جمع اَحْطاب: جلانے کی لکڑی۔ حَطَبَۃ: اس کا ایک ٹکڑا، ایندھن (لکڑیوں پر مشتمل)۔ الحاطِب: لکڑیاں جمع کرنے والا۔ کہا جاتا ہے: ھو حاطبُ لیلٍ: وہ کلام میں رطب و یابس ملانے والا ہے۔ الحَطّاب: لکڑیاں جمع کرنے والا، لکڑیاں بیچنے والا۔ الحَطُوبہ: لکڑیوں کا گٹھا۔ الحَطّابۃ: لکڑیاں جمع کرنے یا بیچنے والی، لکڑیاں جمع کرنے والے۔ الحَطُوبۃ: لکڑیوں کا گٹھا۔ الحَطّابۃ: لکڑیاں جمع کرنے یا بیچنے والی، لکڑیاں جمع کرنے والے۔ المِحْطَب: لکڑیاں کاٹنے کا آلہ۔

۲۔ حَطَبَ ۔ حَطْبًا بہ و علیہ: کسی کی چغلی کھانا، پر افترا باندھنا۔

۳۔ الحَطِب مؤنث حَطِبَۃ و الأَحْطَب مؤنث حَطْباء جمع حُطْب: بہت دبلا۔

○ حَطَبَ ۔ حَطْبًا: جلانے کی لکڑیاں جمع کرنا۔ حطب فی حبلہ: کی مدد کرنا، پشت پناہی کرنا، کا سہارا ہونا، کی حمایت کرنا۔ اِحْتَطَبَ: جلانے کی لکڑیاں جمع کرنا۔ حَطَب جمع أَحْطاب: جلانے کی لکڑیاں۔ حَطّاب: لکڑیاں جمع کرنے والا، لکڑیاں کاٹنے والا، چوب تراش، جنگل میں عمارتی لکڑی کاٹنے والا، جلانے کی لکڑیاں بیچنے والا۔ تحطیب: بے بازی، تباہ کرنا۔ حاطِب: لکڑیاں جمع کرنے والا، لکڑیاں کاٹنے والا، جلانے کی لکڑیاں بیچنے والا، جنگل میں عمارتی لکڑی کاٹنے والا۔ کَحاطِبِ لیل: رات کو لکڑیاں کاٹنے والے کی طرح، اندھا دھند، بے سوچے سمجھے (اس شخص کے متعلق کہا جاتا ہے جو یہ پوری طرح نہیں سمجھتا یا سوچتا کہ وہ کیا کر رہا ہے)۔

حطم: ۱۔ حَطَمَ ۔ حَطْمًا ہُ و حَطَّمَ ہُ: کو توڑنا۔ تَحَطَّمَ و اِنْحَطَمَ: ٹوٹنا۔ کہا جاتا ہے: تَحَطَّمَ الرجلُ غیظًا: وہ غصہ سے بھڑک اٹھا۔ اِنْحَطَمَ الناسُ علیہ: لوگوں نے اس پر بھیڑ کی اور ایک دوسرے کو توڑا پھوڑا۔ الحُطَم: ظالم و بے درد چرواہا۔ — و الحُطَم: بسیار خور، سب کچھ چٹ کر جانے والا۔ الحَطُوم: سخت تند ہوا۔ کہا جاتا ہے: رِیحٌ حَطُوم: تند ہوا جو ہر چیز کو توڑ ڈالے۔ — و الحَطّام و المِحْطَم: شیر۔ الحُطَمَۃ: تیز آگ۔ بہت سے اونٹ اور بہت سی بکریاں، جہنم، دوزخ۔ الحِطْمَۃ و الحُطامَۃ و الحُطام: ٹوٹی ہوئی سوکھی چیز۔ حُطامُ البیض: انڈے کا چھلکا۔ حطام الدنیا: دنیا کا سامان تھوڑا ہو یا بہت جو فنا ہو جاتا ہے اور باقی نہیں رہتا۔ الحَطِیم: کعبہ شریف کے کنارے کی دیوار رکن زمزم اور مقام ابراہیم کے درمیان کی جگہ۔ الحاطُوم (طب): ہاضم دواء یا غذا۔ — و الحَطْمَۃ و الحُطْمَۃ: سخت سال۔ الحُطَمِیّات: حُطمہ نامی شخص کی طرف منسوب زرہیں۔ بعض کے نزدیک تلواروں کو توڑ دینے والی زرہیں۔ اور بعض کے نزدیک بھاری اور چوڑی زرہیں۔

۲۔ حَطِمَ ۔ حَطَمًا: بڑی عمر والا ہونا۔

○ حَطَمَ ۔ حَطْمًا ہ: کو توڑنا، پاش پاش کر دینا، توڑ پھوڑ ڈالنا، ڈھانا، کی دھجیاں اڑانا۔ حَطَّمَ ہ: بمعنی حَطَمَ ہ۔ تحطَّم: ٹوٹنا، ٹکڑے ٹکڑے ہونا، پاش پاش ہونا، ٹوٹ پھوٹ جانا، عمارت یا ہوائی جہاز کا گر پڑنا۔ بحری جہاز کا تباہ ہو جانا۔ اِنْحَطَمَ بمعنی تَحَطَّمَ۔ حِطْمَۃ جمع حِطَم: ذرہ، چھوٹا ٹکڑا، ٹکڑا، لقمہ، نوالہ، ٹوٹی ہوئی چیز۔ حُطام: ملبہ، روڑے، ٹکڑے، ٹوٹے ہوئے ٹکڑے، شکستہ بحری جہاز، ڈوبا ہوا بحری جہاز، ٹوٹی پھوٹی چیز، کھنڈر، تباہ شدہ، ڈوبا ہوا (بحری جہاز)۔ حُطام الدنیا: اس دنیا کی عارضی (چند روزہ) چیزیں، سامان، مایا، سراب۔ حَطِیم: تباہ شدہ، پاش پاش، تہس نہس۔ تَحْطِیم: ٹکڑے ٹکڑے کرنا، پاش پاش کرنا، تباہ کرنا، توڑنا پھوڑنا، ڈھانا، مسماری، تباہی، انتشار۔ سفینۃ تَحْطِیم الجلید: برف توڑ کر سمندر میں راستہ بنانے والا جہاز (icebreaker)۔ تحطم: ریزہ ریزہ ہونا، ٹکڑے ٹکڑے ہونا، انتشار، ہوائی جہاز کا گرنا، گر جانا، دھڑام سے گرنا، وقعۃً گرنا، ٹوٹ جانا (مشین وغیرہ کا)۔ حاطِمَۃُ الجلید: بمعنی سفینۃ تحطیم الجلید۔ مُحَطِّم: ٹکڑے ٹکڑے کرنے والا، پاش پاش کرنے والا، گرجنے والا، کڑکنے والا، گرج دار (دھماکہ وغیرہ)۔ مُحَطَّم: ٹوٹی پھوٹی و بان۔ مُحَطِّمَۃ ثلجیۃ: بمعنی سفینۃ تحطیم الجلید۔

حظّ: حَظَّ ۔ حَظًّا و حُظًّا و أَحَظَّ: نصیب والا ہونا، صفت: حَظِّیّ و حَظِیظ و مَحْظُوظ۔ الحَظّ جمع حُظُوظ و حِظاظ و اَحُظّ: نصیب، حصہ، بہرہ، خیر و فضل، کبھی شر کے لئے بھی بولا جاتا ہے، مالداری، خوش قسمتی، سعادت۔

○ حَظَّ ۔ حَظًّا: خوش قسمت ہونا، خوش نصیب ہونا۔ اَحَظّ: بمعنی حَظَّ۔ حَظّ و حُظُوظ: حصہ، قسمت، تقدیر، نصیبہ، مقدر، نصیب، خوش قسمتی، خوش نصیبی، دولت مندی، امارت، تمول، فروغ، خوشی، مسرت، سعادت۔ ذُوحَظٍّ من: سے مزین، ودیعت شدہ۔ لِحُسْنِ الحظّ اور من حُسْنِ الحظّ: خوش قسمتی سے۔ سُوْءُ الحظ: بدقسمت، بدنصیب۔ سَیِّئُ الحظ: بدقسمت، بدنصیب۔ لِسُوْءِ الحظّ: بدقسمتی سے، بدنصیبی سے۔ مِن حُسْنِ حَظِّی: میری خوش قسمتی سے۔ کان من حُسْنِ حَظِّہٖ ان: وہ اس میں خوش قسمت تھا کہ اس نے۔ لیسَ احسن منہا حَظًّا: وہ اس عورت سے زیادہ اچھی حالت میں نہیں۔ حَظِیظ: خوش قسمت، خوش نصیب۔ مَحْظُوظ: خوش قسمت، خوش نصیب، خوش، مسرور، مطمئن، قانع، راضی۔

حظب: حَظَبَ ۔ حُظُوبًا و حَظِبَ ۔ حَظَبًا المرجلُ: موٹا ہونا، پست قد موٹے پیٹ والا ہونا، صفت: حَظِب مونث حَظِبَۃ۔ الحُظُبّ: پست قد موٹے پیٹ والا، اجڈ، اکھڑ، تنگ خلق، بخیل۔

حظر: ۱۔ حَظَرَ ۔ حَظْرًا: اپنے لئے باڑہ یا احاطہ تیار کرنا۔ — ہُ الشیءَ و — علیہ الشیءَ: کو سے منع کرنا، روکنا۔ — الشیءَ: کو محفوظ کرنا یعنی غیر کے تصرف سے رکنا۔ — المواشی: مویشیوں کو باڑہ میں بند کرنا۔ حَظَّرَ بمعنی حَظَرَ: (تشدید

مبالغہ کے لئے)۔ أَحْظَرَ: دوسرے کے لئے باڑہ یا
احاطہ بنانا۔ إِحْتَظَرَ: بمعنی حَظَرَ۔ ـ بہ: سے
خود کو محفوظ کرنا، بچانا۔ الحَظِر: درخت کی شاخ
جس سے باڑہ بنایا جائے، تر کانٹا۔ کہا جاتا ہے: وقع
فی الحظر الرَّطْب: وہ ایسے معاملہ میں پھنس گیا
جس کی اسے طاقت نہیں۔ مجازاً: اوقد فی
الحظر الرطْب: اس نے چغلخوری کی۔ کہا جاتا
ہے: جاءَ بالحَظِر الرطب: وہ مال کثیر لایا یا اس
نے بہت جھوٹ بولا۔ المَحْظُور: ممنوع، ناجائز۔
کہا جاتا ہے۔ الضَّرُوراتُ تُبِيحُ المَحْظُورات:
ضرورتیں، ممنوع یا حرام چیزوں کو جائز کر دیتی ہیں۔
الحَظِيرَة جمع حَظَائر و الحَظَار و الحِظار: ہر
وہ شئے جو تمہارے اور کسی چیز کے درمیان حائل ہو۔
باڑہ کہا جاتا ہے: انه لنكِد الحظيرة: وہ کنجوس اور
بے خیر ہے، کبھی بخیل کے مال کو بھی حظیرہ کہتے ہیں۔
حظيرةُ القُدُس: جنت۔

۴۔ حَظْرَبَ القوسَ: تانت کمان پر مضبوطی سے چڑھانا۔
— الحبلَ: رسّی کو اچھی طرح بٹنا۔ — السقاءَ
فتحظْرَب: مشک کو بھرنا اور نتیجۃً مشک کا بھر جانا۔

○ حَظَرَ ـ حَظْراً ہ: میں باڑ لگانا، کانٹے لگانا۔ —
علی ہ: سے کوئی چیز روکنا، کو کچھ کرنے سے منع کرنا۔
حظر: ممانعت، قدغن، روک دینا، پابندی۔ حِظار
و حَظار: دیوار، پردہ، پارٹیشن، آڑ، اوٹ، پردہ،
جنگلا، باڑ، باڑا، کٹہرا۔ حَظِيرَة جمع حَظَائِر
احاطہ، باڑ، جنگلہ، باڑہ، جھاڑی کی باڑ، آنگن، صحن،
مکان، کانجی گھر، مویشیوں کا باڑا، مکان یا اصطبل کے
پاس گھاس کا مختصر میدان، پنجرا، مرغیوں کا ٹاپا یا کھڈا۔
ہوائی جہازوں کے لئے چھپر (ہینگر)، چھپر، شیڈ
(shed)، میدان، خیال وعمل کا میدان (مجازاً)۔
فی حظيرة: کے اندر۔ جَذَبَهُ الی خطيرته:
کو اپنے زیر اثر لانا۔ حظائر الطائرات: ہوائی
جہازوں کے چھپر، ہینگر۔ حظيرةُ القُدس: جنت۔
مَحْظُورٌ علی: پر ممنوع۔ مَحْظُورٌ: پابندی لگا
ہوا، بندش لگا ہوا جمع مَحْظُورات: ممنوعہ اشیاء،
پابندیاں۔

حظل: ا۔ حَظَلَ ـ حَظْلاً و حِظْلاناً و حَظَلاناً
علیہ: کو حرکت اور تصرف سے روک دینا۔ —
المشیَ: چلنے میں ٹھہرنا اور وقفہ کرنا۔ کہا جاتا ہے:
هو يحظل حَظَلاناً: وہ غصہ والی چال چلتا ہے۔
الحَظِل و الحَظّال و الحَظُوا: اپنے اہل و
عیال پر بہت کنجوسی سے خرچ کرنے والا۔

۲۔ حَظِلَ ـ حَظَلاً البعيرُ: اونٹ کا بہت اندرائن
کھانا، صفت: حَظِل۔ ایسے اونٹوں کو حَظَالی کہا
جاتا ہے۔ احْظَلَ المكانُ: جگہ کا بہت اندرائن
والی ہونا۔

حظا: ا۔ حَظَا ـ حُظُواً: آہستہ چلنا۔ الحُظَيَّا: آہستہ
چال۔ کہا جاتا ہے: مَشَی الحظیا: وہ آہستہ چال
چلا۔

۲۔ حَظِيَ ـ حُظْوَةً و حِظْوَةً و حِظَةً: صاحب مرتبہ
ہونا، صاحب نصیب ہونا۔ — و بالرزق: رزق کا
حصہ حاصل کرنا۔ أَحْظَی ہُ: کو نصیب والا بنانا۔ —
ہُ بالمال: کو مال کا حصہ دینا۔ — ہُ علی فلان:
کو فلاں شخص پر ترجیح دینا، فوقیت دینا۔ إِحْتَظَی:
صاحب مرتبہ ہونا، صاحب نصیب ہونا۔ الحَظْو
(مص): حصہ۔ الحِظَة جمع حِظًا و حِظاء:
حصہ، مرتبہ۔ الحُظْوَة و الحِظْوَة: مرتبہ۔ الحَظِي:
رتبہ والا۔ الحَظِيّ: لوگوں کا پیارا، محبوب و اونچے
مرتبے والا۔ الحَظِيَّة جمع حَظَايا: الحَظِيّ کا
مونث: حاکم یا بادشاہ کی پیاری یا محبوبہ لونڈی۔

۳۔ الحُظْوَة جمع حِظَاء و حَظَوَات: درخت کی جڑ
کی نرم شاخ، چھوٹا تیر۔ الحُظَيَّة جمع حُظَيَّات:
بغیر پھل کے چھوٹا تیر، ضرب المثل: احدی حُظَيَّاتِ
لقمان: لقمان کا ایک تیر تیر پھینکنے کی جگہ۔ لقمان سے
یہاں مراد لقمان بن عاد ہے جو گزرے ہوئے عربوں
سے تعلق رکھتا تھا۔ یہ ضرب المثل بڑی برائیوں کے
عادی کی طرف سے ایک چھوٹی برائی کے بارے میں
بولی جاتی ہے۔

حظی: الحَظَی واحد حَظَاة (ح): جوں۔ الحظی
جمع أَحْظٍ وجمع الجمع: احاظٍ: حصہ، نصیب۔

○ حَظِيَ ـ حَظْوَةً و حِظْوًا عند: کی کرم فرمائی
یا نوازشوں سے لطف اندوز ہونا، کی حمایت میں ہونا۔
— ب: کو حاصل کرنا۔ حُظْوَة و حِظْوَة: ناجائز
مدد والی حیثیت، منظور نظر کا کردار، مہربانی، نوازش،
برتری، ساکھ، فیض رسانی، وقار، وقعت، عزت،
احترام، بڑی یا مسلمہ حیثیت۔ نال حظوة عندَ
(لدی): کا قرب حاصل کرنا۔ حَظِيَّة جمع
حَظَايا: داشتہ، آشنا، محبوبہ، معشوقہ۔ مَحْظِيَّة جمع
مَحْظيات: داشتہ، آشنا، محبوبہ، معشوقہ، یار۔

حفّ: ا۔ حَفَّ ـ حَفًّا القومُ الرجلَ و بِهِ و حولَهُ:
کو گھیرنا۔ — ہُ بكذا: کا سے احاطہ کرنا۔ ضرب
المثل: مَنْ حَفَّنا او رَفَّنا فليقتصد: جو ہماری
رہنمائی کرے ہمارا بہت خیال رکھے یا ہماری خدمت
اور تعریف کرے تو اُسے چاہئے کہ وہ حد سے تجاوز نہ
کرے۔ حَفَّفَ القومُ حولَهُ و حفّفوهُ: کو
گھیرنا، کا احاطہ کرنا۔ — ہ بكذا: کا سے احاطہ کرنا۔
إِحْتَفَّ القومُ بہ: کا احاطہ کرنا۔ الحَفّ: خیال
رکھنے والا، دلچسپی لینے والا۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ حفّ
علی نفسه: فلاں شخص اپنی ذات میں دلچسپی لیتا
ہے، یا اپنا بہت خیال رکھتا ہے۔ — و الحَفَف:
کنارا۔ الحَافّ (فا): کہا جاتا ہے: ماله حافّ
ولا رافّ: اس کے کاموں کی دیکھ بھال کرنے والا یا
اس کی خدمت کرنے والا کوئی نہیں۔ الحِفاف جمع
أَحِفَّة: جانب۔ الحَفّان: نوکر چاکر، بھرا ہوا
برتن۔ کہا جاتا ہے: إِناءٌ حَفّان: بھرا ہوا برتن۔
الحَفَّة: کپڑا لپیٹنے کی جولاہے کی لکڑی، گڑھے کے
کنارے کی زمین۔ المِحَفَّة: مسافر کو لیجانے کی
پالکی، اسٹریچر، تخت رواں، ہودج کی طرح کی عورتوں
کی پالکی۔

●

۲۔ حَفَّ ـ حَفًّا و حِفافًا الشيءَ: کا چھلکا اتارنا۔ —
اللحيةَ: داڑھی مونڈنا یا کترنا۔ — الوجهَ: چہرے
کے بال دور کرنا۔ إِحْتَفَّ الشيءَ: کا چھلکا اتارنا۔
— النبتَ: سبزہ کاٹنا۔ الحِفاف جمع أَحِفَّة:
گنجے کے سر کے گرداگرد کے بال۔ الحُفَافَة:
گرے ہوئے بال وغیرہ۔

۳۔ حَفَّ ـ حُفُوفًا سمعُهُ: بہرہ ہونا۔ إِحْتَفَّ
جميعَ ما في القِدرِ: ہانڈی میں جو کچھ ہو اسے
چٹ کر جانا۔ إِستَحَفَّ المالَ: سب مال لے
لینا۔ الحَفَّة: اونٹوں کی خوراک کی مقدار۔
الحِفاف جمع أَحِفَّة: کھائے جانے کی مقدار۔ کہا
جاتا ہے: كان الطعامُ حِفافَ ما أَكلُوا: کھانا
اسی قدر تھا جس قدر انہوں نے کھایا۔

۴۔ حَفَّ ـ حُفُوفَاتِ الأرضُ حفوفًا: زمین کی
سبزی کا خشک ہونا۔ — بَطْنُ الرجلِ: گوشت اور
چربی نہ کھانے پر سوکھ جانا۔ خبزٌ حافٌّ: بغیر سالن
کے روٹی۔

۵۔ حَفَّ ـ حَفَّاتُهُ الحاجةُ: کو حاجت لاحق ہونا۔
حَفَفَ الرجلُ: مصیبت زدہ اور کم مال والا ہونا۔
الحَفَف: مال کی کمی، تنگ زندگی، معاشی تنگی۔ کہا جاتا
ہے: معيشةٌ حَفَفٌ: تنگ زندگی۔ طعام
حَفَفٌ: تھوڑا کھانا۔ المَحْفُوف (مفع): محتاج۔

۶۔ حَفَّ ـ حُفُوفًا الرجلُ: تیز نظر بد لگانے والا ہونا۔
الحافّ (فا): تیز بد نظر لگانے والا۔

۷۔ حَفَّ ـ حَفِيفًا الشجرةُ او الحيَّةُ: درخت یا

سانپ کا سرسراہٹ پیدا کرنا۔

۸۔ حَفَّ ۔ حُفُوفًا تِ اللحیۃُ: داڑھی کا پراگندہ ہونا۔ اَحَفَّ اِحْفَافًا رأسَهُ: سر میں مدت تک تیل نہ لگانا۔ بالوں کی دیکھ بھال نہ کرنا۔

۹۔ اَحَفَّ اِحْفَافًا الرجلَ: کو برائی سے یاد کرنا۔

۱۰۔ الحَفّ و الحَفَف: نشان قدم۔ کہا جاتا ہے: جاءَ علی حَفِّهِ او علی حَفَفِهِ: وہ اس کے نشانِ قدم پر آیا۔ الحَفَّة: پوری فیاضی۔ الحِفَاف: نشان قدم۔ کہا جاتا ہے: جاءَ علی حِفَافِهِ: وہ اس کے نقش قدم پر آیا۔ الحَفَّان واحد حَفَّانة (ح): شترمرغ کے بچے۔ حَفَّانُ النعام: شترمرغ کے پر۔ الحُفَافة: بچا ہوا بھوسہ۔

۱۱۔ حَفْحَفَ: پرندہ کی اُڑان یا تیر پھینکنے کی سرسراہٹ یا آگ بھڑکنے کی آواز ہونا۔

○ حَفَّ ـ حَفًّا ہ/ہ ب: کو سے گھیرنا۔ ـــ حولَ: کو گھیرنا۔ ـــ ہ ب: کا احاطہ کرنا، کے گرد حلقہ ڈالنا، کو محصور کرنا، کو حاشیہ لگانا۔ ـــ ہ: (جسم کے ایک حصہ کے بال) صاف کرنا، دور کرنا یا اڑانا۔ ـــ ہ: (جلد، کھال، چمڑا) کے بال دور کرنا۔ ـــ ہ: داڑھی کترنا، تراشنا، تراش کر درست کرنا۔ ـــ ہ: کو چھیلنا، دور کرنا، کھرچ دینا، رگڑ ڈالنا۔ تحف بہ العیونُ: تعریفی نظریں اس کا تعاقب کرتی ہیں، وہ مرکز توجہ ہے، سب آنکھیں اُس پر لگی ہوئی ہیں۔ ـــ حَفِيفًا: سرسر کرنا، سرسرانا۔ حَفَّفَ و اِحْتَفَّ ہ/ ہ/ ب/ حول: کا محاصرہ کرنا، کے گرد گھیرا ڈال دینا، کو گھیر لینا، کو گھیرے میں لے لینا۔ ـــ ہ/ب/حول: کے گرد حلقہ ڈالنا، کو محصور کر لینا، کو حاشیہ لگانا۔ حِفَاف: پہلو، کنارا۔ حَفِيف: سرسراہٹ۔ مِحَفَّة و مَحَفَّة جمع مِحَفَّات: پالکی، ڈولی، اسٹریچر، پہیے دار سٹریچر، پینس، بندکار۔ خبز حاف: سالن کے بغیر روٹی۔ حَافَّة جمع حَافَّات: احاطہ، کنارہ، حاشیہ، برتن کا کنارا یا لب، کنارا، جھالر، گوٹ، مغزی، سنجاف۔ علی حافَّةِ الخراب: تباہی کے کنارے پر۔

حفأ: حَفَأَ ـ حَفْأً ہُ: کو پچھاڑنا۔ الحَفَأ واحد حَفَأَة (ن): ایک قسم کا پودا جس کی چھال کو قدیم مصری کتابت کے کام میں لایا کرتے تھے۔

حفت: حَفَتَ ـ حَفْتًا ہُ: کو ہلاک کرنا، کی گردن توڑنا۔ ـ الشيءَ: کو کوٹنا۔

حفث: الحِفْث و الحَفِث جمع أَحْفَاث و الحُفَاث جمع حَفَافِيث (ح): ایک قسم کا بڑا سانپ جو موذی نہیں ہوتا۔

حفد: ۱۔ حَفَدَ ۔ حَفْدًا و حُفُودًا و حَفَدَانًا و اِحْتَفَدَ فی العمل: کام جلدی کرنا۔ أَحْفَدَ الظليمُ: شترمرغ کا تیز چلنا۔ ـــ الظليمَ: شترمرغ کو تیز چلانا۔ الحَفَد: تیز چلانا۔ المُحْتَفِد من السیوف: تیز کاٹنے والی تلوار۔

۲۔ حَفَدَ ۔ حَفْدًا و حُفُودًا و حَفَدَانًا و اِحْتَفَدَهُ: کی خدمت کرنا۔ الحَافِد جمع حَفَد و حَفَدَة: خادم، تابع، مددگار، پوتا۔ الحَفِيد جمع حُفَداء: پوتا۔ کہا جاتا ہے: هو حفیدی: وہ میرا پوتا ہے۔

۳۔ الحَفَدَة: نقش و نگار کرنے والے۔ المَحْفَد جمع مَحَافِد: کپڑے کی گلکاری، کوہان کی جڑ۔ والمِحْفَد: جانور کو چارہ کھلانے کا برتن۔ المَحْفِد جمع مَحَافِد: اصل۔ کپڑے کا کنارہ۔ وہ پیالہ جس سے اناج ناپ کر دیا جاتا ہے۔ پیمانہ، وزن کا پیالہ۔

○ حفید جمع أَحْفَاد و حَفَدَة: پوتا، اولاد، خلف، نسل، چشم و چراغ، نونہال۔ حَفِيدَة: پوتی۔

حفر: ۱۔ حَفَرَ ۔ حَفْرًا الارضَ: زمین میں گڑھا کھودنا۔ ـــ الطریقَ: راستہ پر چلنے سے نشان ڈالنا۔ ـــ البئرَ: کنواں کھودنا۔ حَافِرُ الیربوعِ: جنگلی چوہے کا اپنے طالب پر سوراخ کو ملتبس کر دینا۔ اسی سے یہ ضرب المثل مشہور ہے: فلانٌ اروغُ من یربوعٍ مُحافِر: فلاں شخص جنگلی چوہے سے کہیں زیادہ چالاک اور مکار ہے جو اپنے ڈھونڈنے والے کیلئے اپنے بل کو پراسرار بنا دیتا ہے۔ اَحْفَرَهُ البئرَ: کی کنواں کھودنے میں مدد کرنا۔ تَحَفَّرَ السیلُ: سیلاب کا زمین میں گڑھے ڈالنا۔ اِحْتَفَرَ الارضَ: زمین میں گڑھا کھودنا۔ اِسْتَحْفَرَ النهرُ: نہر کے کھودے جانے کا وقت قریب آپہنچنا۔ الحُفْر: فراخ کنواں۔ الحَفَر جمع أَحْفَار و جج أَحَافِير: فراخ کنواں۔ کھدی ہوئی جگہ سے نکالی ہوئی مٹی۔ الحُفْرَة جمع حُفَر و الحَفِيرَة جمع حَفَائِر و الحَفِير: گڑھا، کھدی ہوئی زمین، قبر۔ الحَافِرَة: الحافِر کا مؤنث، کھودی ہوئی زمین، ابتدائی حالت۔ کہا جاتا ہے: الآن قد تعَسَّفَ و قد کان نجیبًا فی الحافِرة: وہ اب راہ راست سے منحرف ہے، ابتداء میں تو وہ شریف تھا۔ الحَفَّار: کھودنے والا، گورکن (عموماً)۔ المِحْفَر و المِحْفَرَة و المِحْفَار: کھودنے کا آلہ، کدال۔

۲۔ حَفَرَ ۔ حَفْرًا و حَفِرَ ـ حَفَرًا و حُفِرَ: دانتوں کی زردی کے باعث ان کی جڑوں کا خراب ہو جانا۔ ـــ الصبيُّ: بچہ کا دودھ کے دانت گرانا۔ الحَفْر و الحَفَر: دانتوں کی زردی۔ المَحْفُور: زرد دانتوں والا۔

۳۔ حَفَرَ ۔ حَفْرًا الشيءَ: کی تہہ معلوم کرنا۔

۴۔ حَفَرَ ۔ حَفْرًا العنزَ: بکری کو دبلی کرنا۔

۵۔ الحَافِر جمع حَوَافِر (ع ا): جانور کا کھر، پہلا کلمہ۔ کہا جاتا ہے: النقدُ عِندَ الحافِرِ: جب تم جانور خریدو تو اس کی قیمت ادا کئے بغیر جگہ سے نہ ٹلو۔ الحَافِرَة: کسی چیز کی طرف لوٹنا۔ (رجع علی او فی حافرته: وہ اس راستہ سے لوٹ گیا جس سے وہ آیا تھا۔ یا یہ کہ وہ جس کام سے نکل گیا تھا پھر اس میں لگ گیا۔ رجع فی حافِرته: وہ بوڑھا ہو گیا)، پہلی ملاقات، کہتے ہیں: التقی القومُ فاقتتلوا عند الحافِرة: لوگ جیسے ہی ایک دوسرے کے آمنے سامنے ہوئے، باہم جدال و قتال میں مصروف ہو گئے۔ الحُفْرَى (ن): ایک ریتلی نبات جو ہمیشہ سبز رہتی ہے۔ الحَافِرِيَّة (ن): ایک قسم کا پودا جس کے پھول بڑے اور کئی رنگوں کے ہوتے ہیں، جن میں اکثر زرد اور سرخ رنگ غالب ہوتا ہے اسکا اصل وطن جنوبی امریکہ ہے۔

○ حَفَرَ ۔ حَفْرًا ہ: کو کھودنا۔ ـــ: تیل کی تلاش میں برمے سے سوراخ کرنا، کھدائی کرنا۔ ـــ ہ: کو کاٹ کر نقش بنانا، میں نقش و نگار کھودنا، پر نقاشی کرنا، قلم کاری کرنا، کندہ کرنا۔ حَفَرَ خنادق: خندقیں کھودنا۔ حَفَرَ حُفْرَةً: گڑھا تیار کرنا، کمین گاہ تیار کرنا۔ اِنْحَفَرَ: کھودا جانا، کھدنا، کاٹ کر نقش بنایا جانا، نقاشی کیا جانا، قلم کاری کیا جانا۔ اِحتفر: کھودنا۔ حَفْر: کھودنا، کھدائی، مٹی کا دھس کھود کر نکالنا، تیل کے لئے برمے سے سوراخ کرنا، نقش کندہ، تصویر کا نقش، نقش کندہ، کندہ کی ہوئی تصویر، کندہ کاری، نقاشی، لکڑی پر کندہ کاری، فساد خون کا ایک مرض۔ جهاز الحفر: کنواں کھودنے کے آلات، تیل کے کنوئیں پر لگایا ہوا ڈھانچہ جو برمے کو تھامتا ہے۔ حُفْرَة جمع حُفَر: گڑھا، سوراخ، کھدائی۔ حَفْرِيَة: کھودنا، کھدائی۔ حفریات: کھدایاں۔ حَفَّار: کھودنے والا، نقاش، برمے سے سوراخ کرنے والا، سنگتراش۔ حَفَّارُ القُبور: گورکن۔ حَفِير: کھودا ہوا، کھود کر نکالا ہوا۔ حَفِيرَة جمع حَفَائِر: کھودی ہوئی یا کھود کر نکالی ہوئی چیز۔ حَفَائِر: کھدایاں۔ اُحْفُور جمع اَحَافِير: کھودی ہوئی چیز، آثار متحجرہ۔ اَحَافِير: کھدائیاں۔ مِحْفَر جمع

مَحَافِر: بیلچہ، پھاوڑا۔ حافِر جمع حَوَافِر: کھر۔ وقع الحافر علی الحافِر: منطبق ہونا، ٹھیک بیٹھنا۔ علی الحافِر: وہیں، اسی وقت، اسی دم، موقع پر، فوراً۔ حافِرَۃ: ابتدائی اصلی حالت، شروع، آغاز۔ عِندَ الحافِرۃ: فوراً موقع پر، وہیں، اس کی جگہ، اسی دم۔ رجع اِلی حافرتہ: اپنی پہلی حالت یا اصل کی طرف لوٹنا۔ مَحْفُور: کھودا ہوا، منقش، نقاشی کیا ہوا۔

حفز: ۱۔ حَفَزَ - حَفْزاً ہُ بالرمح: کو نیزہ سے مارنا۔

۲۔ حَفَزَ - حَفْزاً ہُ: کو اُکسانا، ابھارنا، شہ دینا، پیچھے سے دھکیلنا۔ کہا جاتا ہے: حفز اللیلُ النھارَ: رات نے دن کو ہٹا دیا۔ حفزوا علینا الخیلَ و الرِکابَ: وہ گھوڑے اور سوار لے کر ہم پر چڑھ آئے۔ ــ ہ عن کذا: کو سے دور کرنا، سے جلدی کرانا۔ تَحَفَّزَ: کودنے کے لئے تیار ہونا۔ اِحْتَفَزَ: کودنے کے لئے تیار ہونا۔ ــ فی مشیہ: چلنے میں کوشش کرنا۔ الحَفُوز من القِسِیّ: تیر کو تیزی سے پھینکنے والی کمان۔

۳۔ حَافَزَہُ: کے زانوں یا زانو بیٹھنا، کے قریب ہونا۔ تَحَفَّزَ و اِحْتَفَزَ: کے زانو یا سرین پر سیدھا بیٹھنا۔

۴۔ الحَفَز: مدت۔ کہا جاتا ہے: جعلت و بینی و بینک حَفَزاً: میں نے اپنے اور تمہارے درمیان مدت مقرر کی۔

○ حَفَزَ - حَفْزاً ہ ب: کو نیزہ چبھونا، کو نیزہ گھونپنا۔ ــ ہ علی/الی: کو پر اکسانا، ابھارنا، کو کی شہ دینا، پر کے لئے زور دینا، کو پر آمادہ کرنا، کو کی ترغیب دینا۔ تَحَفَّزَ ل/الی: کو کرنے کے لئے تیار ہونا، کو کرنے کے قریب ہونا، (کو کرنے) کے لئے روانہ ہونا۔ ــ: کودنے کے لئے تیار ہونا، غور سے سننا، توجہ دینا۔ اِحْتَفَزَ لِ: کو کرنے کے قریب ہونا، کے لئے تیار ہونا۔ تَحَفُّز: تیاری، ہمت، کس بل، دم خم، جھپٹ، تیز حرکت، زور، جوش، تیز حرکت۔ حَافِز جمع حَوَافِز علی: کے لئے مہمیز، تحریک، رجحان، میلان۔ ــ: پہلا قدم، ابتدائی کارروائی، اقدام۔ مُتَحَفِّز لِ: کے لئے تیار۔

حفس: حَفَسَ - حَفْساً: کھانا۔ تَحَیْفَسَ: بستر پر تلملانا۔ الحِیْفَس و الحَیْفَس: وہ موٹا جس سے بھلائی کی امید نہ ہو، بلاوجہ راضی یا غصہ ہونے والا۔

حفش: ۱۔ حَفَشَ - حَفْشاً القومُ علیہ: پر قوم کا جمع ہونا۔ ــ السیلُ: سیلاب کا پانی ایک جگہ جمع ہونا۔ ــ السیلُ الوادیَ: سیلاب کا وادی کو پانی سے بھر دینا۔ الحَافِشَۃ جمع حَافِشات و حَوَافِش: پانی کے بہاؤ کی جگہ۔

۲۔ حَفَشَ - حَفَشَاتِ السحابۃُ: بادل کا یکبارگی زور کی بوچھاڑ برسانا پھر رک جانا۔ الحُفْشَۃ: بارش کی زور کی بوچھاڑ۔

۳۔ حَفَشَ - حَفْشاً المطرُ الارضَ: بارش کا زمین پر روئیدگی ظاہر کرنا۔

۴۔ حَفَشَ - حَفْشاً الفرسُ: گھوڑے کا بار بار دوڑنا اور ہر بار پہلے سے اچھا دوڑنا۔ ــ فی الامر: کسی کام میں کوشش کرنا۔

۵۔ حَفَشَ - حَفْشاً فلاناً: کو دھکا دینا۔

۶۔ حَفَشَ - حَفْشاً ہُ: کا چھلکا اُتارنا۔

۷۔ حَفَّشَ و تَحَفَّشَ الرجلُ: خیمہ یا جھونپڑے میں رہنا۔ الحِفْش جمع اَحْفَاش و حِفَاش: جھونپڑا، خیمہ۔ اَحْفَاشُ البیت: گھر کے سامان کی معمولی چیزیں۔ ــ الارضِ: سیہی، جنگلی چوہا وغیرہ۔

۸۔ الحِفْش جمع اَحْفَاش و حِفَاش: بوسیدہ چیز، کوہان، ٹوکری۔

حفص: حَفَصَ - حَفْصاً الشیءَ: کو جمع کرنا۔ ــ الشیءَ من یدہ: کو ہاتھ سے پھینکنا۔ الحَفْص جمع اَحْفَاص و حُفُوص: چھوٹا گھر، چمڑے کا تھیلا (ح) شیر کا بچہ۔ الحَفَص: بیر وغیرہ کی گٹھلی۔ المِحْفَصَۃ: چمڑے کا تھیلا۔ الحُفَاصَۃ: جمع کردہ اشیاء۔

حفض: ۱۔ حَفَضَ - حَفْضاً العودَ: لکڑی کو ٹیڑھا کرنا، موڑنا۔

۲۔ حَفَضَ - حَفْضاً و حَفَّضَ الشیءَ: چیز کو ہاتھ سے پھینکنا، ڈالنا۔ ــ القومَ: قوم کو اپنے پیچھے چھوڑ دینا۔ ــ اللّٰہُ عنہ: اللہ تعالیٰ کا کسی سے تخفیف کرنا۔

۳۔ حَفَضَ - حَفْضاً و حَفَّضَ الارضَ: زمین کو خشک کرنا۔

۴۔ الحَفَض جمع اَحْفَاض و حِفَاض: بورا جس میں قوم کا سامان ہو، گھر کا سامان جو لادنے کے لئے تیار کیا گیا ہو، اونٹ جو گھر کا سامان اٹھائے (کہا جاتا ہے: نِعْمَ حَفَضُ العلمِ ھذا: یہ علم کیا خوب جاننے والا ہے)، بالوں کا خیمہ، کمزور اونٹ۔ کہا جاتا ہے: انہ لحَفَضُ عِلْمٍ: وہ کم علم ہے، گویا اس شخص کے علم کو چھوٹے اونٹ سے تشبیہ دی گئی ہے۔

حفظ: ۱۔ حَفِظَ - حِفْظاً الشیءَ: کو ضائع ہونے اور تلف ہونے سے بچانا، کو خراب ہونے سے محفوظ کرنا۔ ــ المالَ: مال کی نگہبانی کرنا۔ السِرَّ: بھید چھپانا۔ حَافَظَ حِفَاظاً و مُحَافَظَۃً علی الامر: کسی امر پر ہمیشگی اختیار کرنا، کی نگہبانی کرنا۔ ــ عنہ: کی مدافعت کرنا، کو ہٹانا۔ کہا جاتا ہے: انہ لذو حفاظٍ و ذو مُحَافَظَۃٍ: وہ خوددار اور آن بان کا آدمی ہے۔ تَحَفَّظَ بہ: کو یاد کرنے کی تکلیف دیا جانا۔ ــ عنہ و منہ: سے بچنا، احتراز کرنا۔ اِحْتَفَظَ بہ: کو یاد کرنا۔ ــ الشیءَ و بالشیءِ لنفسہ: کو اپنے لئے مخصوص کرنا۔ اِسْتَحْفَظَہ مالاً: کو مال کی حفاظت کے لئے کہنا۔ ــ ہُ سرًّا: سے بھید کی حفاظت کرنے کی درخواست کرنا۔ الحافِظ جمع حُفَّاظ و حَفَظَۃ و حَافِظُون (فا): کسی چیز کا ذمہ دار۔ (کہا جاتا ہے: رجلٌ حافِظُ العین: وہ شخص جس پر نیند کا غلبہ نہ ہو)۔ واضح سیدھا راستہ جس کے نشان نہ مٹے ہوں (کہا جاتا ہے: طریقٌ حافِظٌ: واضح راستہ جو ختم نہ ہو)۔ ــ من الملائکۃ: اعمال نامے لکھنے والا فرشتہ۔ الحَفِیظ: محفوظ۔ ــ من الملائکۃ: اعمال نامے لکھنے والا فرشتہ۔ الحِفْظَۃ: لائق حفاظت شئے کے لئے جذبۂ حمیت۔ الحَفِیْظَۃ جمع حَفَائِظ: محارم کی حفاظت، جذبۂ حمیت، بچوں کی حفاظت کا تعویذ۔ اھل الحَفَائِظ: محارم کی نگہبانی کرنے والے۔ المُحَافِظ: حاکم، گورنر، غیبت اور حق صحبت کی حفاظت کرنے والا۔ مُحافِظ البَلَد: محافظ شہر۔ المِحْفَظَۃ: بٹوا۔

۲۔ حَفِظَ - حِفْظاً الکتابَ: کتاب کو زبانی یاد کرنا۔ حَفَّظَہُ الکتابَ: کو کتاب زبانی یاد کرانا، از بر کرانا۔ تَحَفَّظَ الکتابَ: کتاب کو تھوڑا تھوڑا کر کے یاد کرنا۔ الحِفظ (مص): یاد، ہوشیاری۔ الحافِظَۃ: قوت حافظہ، یاد کرنے کی طاقت۔

۳۔ اُحْفِظَ ہُ فاحْتَفَظَ: کو غصہ دلانا تو اس کا غضبناک ہونا۔ الحِفْظَۃ و الحَفِیظۃ: غضب، غصہ۔ المُحْفِظَۃ جمع مُحْفِظَات: غصہ کا محرک کام۔ المُحْفِظَات: مصیبتیں۔

○ حَفِظَ - حِفْظاً ہ: کو محفوظ کرنا، کی حفاظت کرنا۔ ــ ہ: کو بچانا، محفوظ رکھنا، پناہ دینا، کی حفاظت کرنا، پاسبانی کرنا، کا بچاؤ کرنا، کی دستگیری کرنا، کا دفاع کرنا۔ ــ ہ: کا پاس کرنا، مشاہدہ کرنا، کو یاد رکھنا، ذہن میں رکھنا، پر عمل کرنا، کا خیال رکھنا، کو اصلی حالت میں رکھنا، برقرار رکھنا، اسی طرح جاری رکھنا، کو

سنبھالے رکھنا، رہنے دینا، کی تائید کرنا، حفاظت کرنا، کو محفوظ کرنا، بچا کر رکھنا، پس انداز کرنا، سنبھال کر رکھنا، مستقبل کے طمع لئے جمع کرنا، بچائے رکھنا، کو یاد رکھنا، زبانی یاد کرنا۔ ـ لنفسه ه: اپنے لئے کسی چیز کو مخصوص کرنا۔ ـــ التحقيق: عدالتی تحقیق کو روکنا، معطل کرنا۔ حفظه اللّٰه: اللہ تعالیٰ اسے حفظ وامان میں رکھے! حفظ بالبريد ه: کو ڈاکخانہ کی معرفت بھیجنا تا کہ مُرسَل آکر وصول کرلے۔ يُحفَظُ في البوسطة: ڈاکخانہ کی معرفت ارسال شدہ چیز جو مُرسَل الیہ وہاں جا کر وصول کرے۔ حفظ الوَفاءَ لِ: کا وفادار ہونا، سے قول نبھانا، وعدہ پورا کرنا۔ حفظ ه ه: کو کوئی چیز زبانی یاد کرانا۔ حَافَظَ علي: کو محفوظ کرنا، برقرار رکھنا، کو سنبھالے رکھنا، اسی طرح جاری رکھنا، قائم رکھنا، کی نگرانی کرنا، پر تسلط قائم رکھنا، کو قابو میں رکھنا، پر کنٹرول کرنا، کی دیکھ بھال کرنا، کی حفاظت کرنا، کے بارے میں محتاط ہونا، کی نگہداشت کرنا، کا خیال رکھنا، کی دیکھ بھال کرنا، کو ذہن میں رکھنا، پر عمل کرنا، کو اختیار کرنا، پر توجہ دینا۔ ـــ علي/عن/ ه: کی حفاظت کرنا، پاسبانی کرنا، کا بچاؤ کرنا، کا دفاع کرنا۔ أَحفَظَ ه: کو پریشان کرنا، تنگ کرنا، دق کرنا، کو تکلیف پہنچانا، کے دل کو ٹھیس پہنچانا۔ تَحفَّظَ ب: کو برقرار رکھنا، کو محفوظ کرنا، کو اسی طرح جاری رکھنا، قائم رکھنا، کو ذہن میں رکھنا، کا خیال رکھنا، کے متعلق ہونا۔ ـ: محتاط ہونا، ہوشیار ہونا، چوکنا ہونا، ہوشیار ہونا، الگ ہونا، علیحدہ ہونا، کم آمیز ہونا، پیچھے پیچھے رہنا، تحفظات رکھنا، شکوک و شبہات رکھنا۔ احتفظ ه/ب: کو برقرار رکھنا، بحال رکھنا، کی تائید وحمایت کرنا، کی حفاظت کرنا، کی حفاظت یا نگرانی سنبھالنا۔ ـــ ب: کی حفاظت کرنا، نگہبانی کرنا۔ ـــ ب: (قبضہ) برقرار رکھنا، کسی چیز کو محفوظ کرنا، جاری رکھنا، برقرار رکھنا، رہنے دینا۔ ـــ ب: پر قابض ہونا، کا مالک ہونا، کو رکھنا، کو محفوظ رکھنا، کو صندوق وغیرہ میں رکھنا، کی حفاظت کرنا، کو رکھنا، رہنے دینا۔ احتفظ لنفسه ه/ب: کو اپنے لئے رکھنا، مخصوص کرنا۔ ـــ ه: کا مکمل قبضہ لینا۔ اِستَحفَظَ ه/علي: سے کی حفاظت کیلئے کہنا، کے سپرد کچھ کرنا۔ ـ ه/علي ه: کو کوئی ذمہ داری میں دینا۔ حِفظ: حفاظت، برقرار رکھنا، قائم رکھنا، جاری رکھنا، نگرانی، تحفظ، بچاؤ، دفاع، پاسبانی، گودام میں رکھنا، قبضہ رکھنا، بجا آوری، تعمیل، یاد کرنا، ازبر کرنا، حافظہ، یاد، قوت حافظہ، قانونی کارروائی یا عدالتی تحقیق کا تعطل، التواء، رک جانا، جاری نہ رہنا۔ حِفظُ الآثار: قدیم یادگاروں کی حفاظت۔ حفظُ الصحة: حفظان صحت، صحت و صفائی۔ رِجالُ الحفظ: پولیس۔ حِفظَة: غصہ، ناراضگی، خفگی، بغض، کینہ، عناد۔ حِفاظ جمع حِفاظات: بند، پٹی، مرہم پٹی۔ حِفاظ الحيض: ایام حیض میں استعمال کا تولیہ یا گدی۔ حفيظ: متوجہ، چوکس، ہوشیار، آگاہ محتاط، لحاظ کرنے والا، ـــ على: کو محفوظ کرنے والا، کی پاسبانی کرنے والا، رکھنے والا۔ حَفِيظَة جمع حَفائِظ: بغض، کینہ، عناد، ناراضگی، خفگی، غصہ۔ مِحفَظة و مَحفَظَة جمع محفظات و مَحافِظ: فولڈر بیگ، جزدان، تھیلہ، بستہ، دستی بیگ، بریف کیس، ڈسپیچ کیس، چمڑے کا بیگ، قلمدان وزارت، سفری تھیلہ، اوزار رکھنے کا تھیلہ، بٹوا، پاکٹ بک۔ مِحفَظة: کیپسول (capsule)۔ تحفيظ: یاد کرنے کی مشق۔ تحفيظ القرآن: قرآن مجید کی دلنشینی۔ مُحافظة من: مصیبت سے بچاؤ۔ مُحافَظَة: قلعہ یا شہر کی حفاظتی فوج (garrison)، جمع مُحافظات: ڈویژن (مصر میں پانچ انتظامی ڈویژن ہیں)، دفتر محافظ یعنی کمشنر، صوبہ (نام میں)، قدامت پسندی، قدامت پسند رویہ۔ مذهبُ المحافظة: قدامت پسند تحریک، قدامت پسندی، رجعت پسندی (Torryism)۔ تحفظ جمع تحفظات: احتیاط، احتیاطی تدبیر، شرط، قید۔ مَعَ التحفظ: کامل وجوہ کے ساتھ۔ تَحَفُّظِيّ: احتیاطی۔ اِجرَاءات تحفظية: احتیاطی تدابیر۔ صُلحٌ تحفظي: عمل سے قبل تسویہ، احتیاطی تسویہ۔ حافِظ: محافظ، نگہبان، نگران، سرپرست، داروغہ، رکھوالا جمع حُفَّاظ و حَفَظَة: قرآن مجید کا حافظ۔ حافظة: یادداشت، حافظہ، جمع حَوافِظ: بٹوا، پاکٹ بک، منی آرڈر۔ مَحفُوظات: مربہ جات، ڈبے میں بند چیزیں، تاریخی دستاویزات، زبانی یاد کیا ہوا مواد، جسے لوگ دل میں محفوظ کئے ہوں۔ دار المحفوظات المصرية: مصر کا پبلک ریکارڈ کا دفتر۔ ماكولات مَحفُوظة: ڈبو میں بند کھانے کی اشیاء۔ جميع الحقوق محفوظة: تمام حقوق محفوظ ہیں۔ مُحافِظ: نگرانی کا، کنٹرول کا، قدامت پسند۔ (المحافظون: برطانیہ کی سیاسی قدامت پسند جماعت کے ارکان)۔ محافظ، نگہبان، نگران، داروغہ، رکھوالا، سرپرست، سپروائزر، سپرنٹنڈنٹ، میئر، گورنر، ڈائریکٹر جنرل، صدر۔ مُتحفِّظ: چوکنا، چوکس، ہوشیار، محتاط، کم گو، کم آمیز، الگ، علیحدہ، متین، سنجیدہ، باوقار۔ مُستَحفَظ جمع مُستَحفَظات: محفوظ (فوج)۔

**حفل:** ا۔ حَفَلَ ـ حَفلاً و حُفُولاً و حَفِيلاً الماءُ: پانی کا بکثرت جمع ہونا۔ ـ الوادیُ بالسيل: وادی کا سیلاب سے کناروں تک بھر جانا۔ ـت السماءُ: آسمان کا زیادہ بارش برسانا۔ ـ الدمعُ: آنسو کا کثرت سے ہونا۔ ـ القومُ: لوگوں کا اکٹھا ہونا۔ حَفَّلَ هُ: کو احتیاط سے اکٹھا کرنا۔ ـ الناقةَ: اونٹنی کو دودھنا بند کر دینا تا کہ اس کے تھنوں میں دودھ جمع ہو جائے۔ تَحَفَّلَ اللبنُ: دودھ کا جمع ہو جانا۔ ـ المجلسُ: مجلس کا لوگوں سے بھر جانا۔ اِحتَفَلَ الوادي بالسَيلِ: وادی کا سیلاب سے کناروں تک بھر جانا۔ ـ القومُ: لوگوں کا اکٹھا ہونا۔ ـ المجلسُ بالناس: مجلس کا لوگوں سے بھر جانا۔ اِحتَفَلُوا به: کی تعظیم وتکریم کے لئے لوگوں کا اکٹھا ہونا۔ حَافِلٌ جمع حُفَّل و حَوَافِل (فا): کہا جاتا ہے: جمعٌ حافِلٌ: بڑی جماعت۔ ضرعٌ حافِلٌ: دودھ سے بھرا ہوا تھن۔ وادٍ حافِلٌ: سیلاب سے بھری ہوئی وادی۔ ناقةٌ او شاةٌ حافِلٌ: بہت دودھ والی اونٹنی یا بکری۔ دارٌ حافِلةٌ: افراد خانہ سے خوب بھرا ہوا گھر۔ سُوقٌ حافِلةٌ: بھرا ہوا بازار۔ الحافلة الكهربائية: برقی ٹرین کا ڈبہ۔ الحَفل (مص): جماعت، گروہ، کہا جاتا ہے: عنده حفلٌ من الناس: اس کے پاس لوگوں کی ایک بڑی جماعت ہے۔ جمعٌ حَفلٌ: بڑا گروہ۔ الحَفِيل: بہت، کثیر، جیسے جمع حفيل: بڑی جماعت اور مكانٌ حفيل: بھری ہوئی جگہ۔ الحُفَال: بڑی جماعت، بہت جمع شدہ دودھ۔ الحَفلة: اسم مرۃ۔ کہا جاتا ہے: حفلة خطابية و حفلة تكريمية و حفلة غنائية: تقریری جلسہ، کسی اعزاز میں دی گئی پارٹی، نغمہ و سرور کا جلسہ، سرود منڈلی۔ کہا جاتا ہے: جاؤوا بحفلتهم و بحفيلتهم: وہ سب کے سب آئے۔ الحَفلَى: دعوتِ عام۔ المَحفِل جمع مَحافِل: مجلس، جمع ہونے کی جگہ۔ المُحتَفَل: جمع ہونے کی جگہ۔ مُحتَفَلُ الأمر: معاملہ کا بڑا حصہ۔

٢۔ حَفَلَ ـ حَفلاً و حُفُولاً و حَفِيلاً الشيءَ: کو صیقل کرنا۔ حَفَّلَ الشيءَ: کو صیقل کرنا۔ اِحتَفَلَ الطريقُ: راستہ کا واضح ہونا۔ ـ الشيءُ: روشن ہونا۔

٣۔ حَفَلَ ـ حَفلاً و حُفُولاً و حَفِيلاً: پرواہ کرنا۔

کہا جاتا ہے: ما حفله و ما حَفَلَ به: اس نے اس کی پرواہ نہیں کی۔ حَفَّلَ ہٗ: کو مزین کرنا، سجانا۔ تَحَفَّلَ: مزین ہونا۔ اِحْتَفَلَ: پرواہ کرنا۔ کہا جاتا ہے: ما اِحْتَفَلَ به: اس نے اس کی پرواہ نہیں کی۔ ــ بالامر: کو حسن انتظام سے کرنا۔ ــ في الأمر: میں مبالغہ کرنا۔ الحفیل: مبالغہ کرنے والا۔ کہا جاتا ہے: رجلٌ حفیلٌ: ہر چیز میں مبالغہ کرنے والا، بعض کے نزدیک سخت جدوجہد کرنے والا۔ الحُفْلة: اسم مرّۃ۔ کہا جاتا ہے: اَخَذَ للامر حُفْلَتَهُ: اس نے کام میں کوشش کی۔

۴۔ الحُفالَة: ہر چیز کا ردّی حصہ، رذیل لوگ۔ حُفالةُ الطعامِ: جو چیز کھانے میں سے نکال کر پھینک دی جائے۔ ــ اللبنِ: جھاگ۔

○ حَفَلَ ـ حَفْلاً: جمع ہونا، اکٹھا ہونا، افراط سے بہنا۔ ــ ب: سے بھرا ہونا، معمور ہونا، کی کثرت سے ہونا۔ ــ ب/ل: کی طرف توجہ کرنا، پر توجہ کرنا، سے دلچسپی لینا، کو بڑی اہمیت دینا، کی قدر کرنا، کو اہم سمجھنا۔ لاحَفْلَ به: غیر جانبدار، نہ حامی نہ مخالف۔ غیر اہم۔ حَفَّلَ ہ ب: کو سے آراستہ کرنا، سجانا، کی سے آرائش کرنا، کا سے سنگار کرنا، کو سے مزین کرنا، کی سے زیبائش کرنا، کو سے خوبصورت یا خوشنما بنانا۔ اِحْتَفَلَ: جمع ہونا، اکٹھا ہونا، بھیڑ کرنا۔ ــ ب: کی تعریف کرنا، کا جشن منانا، ــ ب/ل: سے دلچسپی لینا، میں مصروف ہونا، پر توجہ کرنا، کی طرف توجہ کرنا، پر توجہ یا سعی مرکوز کرنا۔ ــ ب: کی تکریم کرنا، کو خوش آمدید کہنا، کا مہربانی سے استقبال کرنا۔ حَفْل: اجتماع، بھیڑ، شو، پروگرام، عوامی کھیل، تقریب، دعوت، ضیافت، جشن۔ حَفْلَة جمع حفلات: اجتماع، پارٹی، (سماجی یا عوامی) کھیل، شو، پروگرام (سینما، تھیٹر کا)، نغمہ و سرور کا جلسہ، جشن، میلہ، تقریب، تہوار، مسرت کا موقعہ۔ حفلة التابین: مرنے والے کی یاد کی تقریب۔ حفلة دینیة: مذہبی تقریب، عیسائیوں کی نماز با جماعت۔ الحفلة الأولی: پریمئر شو (premiere)۔ حفلة حافِلة: بڑا اجتماع۔ حفلة خیریّة: چیرٹی پروگرام۔ حفلة الدفن: تقریب تدفین، دعا۔ حفلة ساهرة یا حفلةُ سَمَر: شام کی پارٹی، محفل شب۔ حفلة سینمائیة: فلمی شو۔ حفلةُ الشای: ٹی پارٹی۔ حفلةُ العُرس: تقریب شادی۔ حفلة الإستقبال: (عوامی) استقبالیہ۔ حفلة موسیقیة: نغمہ و سرود کا جلسہ۔ حفیل: سرگرم، محنتی، مستعد۔ مَحْفِل جمع مَحَافِل: مجلس، اجتماع، جماعت، اجلاس، پارٹی، حلقہ، جسم، اجتماع کُل، محفل ماسونی، فری میسن کی جلسہ گاہ۔ المحافِل الرسمیة (السیاسیة): سرکاری (سیاسی) حلقے۔ اِحتِفال جمع احتفالات: تقریب، جشن، میلہ، خوشی کی تقریب۔ حافِلٌ ب: سے پر، بھرا ہوا۔ حافِل: بافراط، وافر، لبریز، کثیر، کھچا کھچ بھرا ہوا، بکثرت، رسمی، پر تکلف، شاندار، پر رعب، پرمسرت۔ حافِلة جمع حافِلات وَ حَوَافِل: آٹو بس۔ المحتفلون: کسی تقریب میں شرکت کرنے والے۔ محتَفَل: جمع ہونے کی جگہ، پارٹی۔ مُحتَفَل به: جسے منایا گیا ہو، جس کا جشن منایا گیا ہو۔

حفن: ۱۔ حَفَنَ ـ حَفْنًا لهُ: کو لپ بھر دینا۔ ــ الشيءَ: کو لپ بھر لینا۔ اِحْتَفَنَ الرجلَ: کو دونوں ہاتھ اس کے زانو کے نیچے ڈال کر اٹھانا۔ الحَفْنَة و الحُفْنَة جمع حُفَن: مٹھی بھر، لپ کی مقدار۔ لپ بھر۔

۲۔ اِحْتَفَنَ الشجرةَ: درخت کو جڑ سے اکھیڑنا۔

۳۔ احتفنَ الشيءَ لنفسه: کو اپنے لئے لینا۔ ــ من الشيءِ: کو بہت لے لینا۔

۴۔ الحُفْنَة جمع حُفَن: گڑھا۔

○ حَفَنَ ـ حَفْنًا ہ: کو دونوں ہاتھوں سے نکالنا۔ ــ ل: کو تھوڑا سا دینا۔

حفا: ۱۔ حَفَا ـ حَفْوًا فلانًا: کو دینا۔ ــ ہٗ من الشيءِ: کو سے روکنا، منع کرنا۔ ــ ہٗ اللّٰهُ به: اللہ تعالیٰ کا کسی کو عزت دینا۔ حَفِيَ حَفًا و حِفایَةً و حِفاوَةً و حَفاوَةً و تِحْفایَةً به: کا بہت اعزاز کرنا اور اس کے متعلق بہت خوشی کا اظہار کرنا۔ ــ حَفاوَةً و أَحْفَی الیه في الوصیة: کے متعلق وصیت میں مبالغہ کرنا۔ تَحَفَّی له: کی بہت عزت کرنا۔ اِحْتَفَی به: کا بہت اعزاز کرنا اور سے خوشی کا اظہار کرنا۔ الحَفِيّ جمع حُفَواء: عزت و اکرام اور اظہار خوشی میں مبالغہ کرنے والا۔

۲۔ حَفَا ـ حَفْوًا البرقُ: بادل کے اطراف میں بجلی کا ہلکے سے چمکنا۔

۳۔ حَفَا ـ حَفْوًا شارِبَهٗ: مونچھوں کو خوب اچھی طرح کترنا۔ حَفِيَ ـ حَفًا: زیادہ چلنے سے پاؤں کا گھس جانا، ننگے پاؤں چلنا۔ صفت: حَفٍ و حافٍ جمع حُفاة۔ ــ الفرسُ: گھوڑے کا گھسے ہوئے کھر والا ہونا۔ أَحْفَی الرجلُ: گھسے ہوئے کھروں والے جانور کا مالک ہونا۔ ــ شارِبَهٗ: مونچھیں کترنے میں مبالغہ سے کام لینا۔ اِحْتَفَی: ننگے پاؤں چلنا، جوتے اتارنا۔ ــ القومُ المرعَی: چراگاہ میں کچھ نہ چھوڑنا۔ ــ البقلَ: سبزی کو اس کے چھوٹے ہونے کی وجہ سے انگلیوں کے پوروں سے اکھیڑنا۔ الحَفَاء: کھر یا پاؤں کی گھسائی۔ الحِفایَة و الحُفْوَة و الحِفْیَة: بمعنی الحفاء۔

۴۔ حَفِيَ ـ حَفًا عنه: کی حالت بہت پوچھنا۔ اَحْفَی إِحْفاءً السؤالَ: سوال کو بار بار دہرانا۔ ــ ہٗ: سے اصرار کرنا، کو خبر معلوم کرنے پر اکسانا۔ اِسْتَحْفَی ہٗ عن کذا: کسی شخص سے کسی چیز کے متعلق مبالغہ سے دریافت کرنا۔ الحَفِيّ جمع حُفَواء: کسی کا حال معلوم کرنے کے لئے سوال بہت کرنے والا، سوال پر اصرار کرنے والا، کسی چیز کے متعلق پورا پورا علم رکھنے والا۔

۵۔ حَافَی مُحافاةً ہٗ: سے گفتگو میں جھگڑنا۔ تَحافَیا إِلی السلطانِ: فیصلہ کے لئے بادشاہ کے پاس جانا۔

۶۔ اَحْفَی إِحْفاءً به: پر عیب لگانا۔

۷۔ تَحَفَّی في الشيءِ: میں بہت کوشش کرنا۔

حفی: دیکھو حفا۔

○ حَفِيَ ـ حَفَاوَة ب: کا مہربانی اور مہمان نوازی سے استقبال کرنا، کو خوش آمدید کہنا، کا اعزاز کے ساتھ استقبال کرنا، کی عزت و اکرام کرنا۔ تَحَفَّی ب: سے محبت کا برتاؤ کرنا، سے پیار کرنا۔ اِحتفی ب: بمعنی تَحَفَّی ب: نیز احتفی ب: (کوئی موقع، تہوار وغیرہ) منانا۔ حَفِيٌّ ب: کو خوش آمدید کہنے والا، کا مہربانی سے استقبال کرنے والا، کا خیر مقدم کرنے والا۔ حَفاوَة ب: کسی کا دوستانہ استقبال، کو خوش آمدید کہنا، کو سلام کرنا، آداب و تسلیمات کہنا۔ اِحْتِفاء ب: کا استقبال، کو خوش آمدید کہنا، آداب و تسلیمات کہنا۔ اِحتفاء: جشن، تقریب، میلہ، چہل پہل۔ حَفِيَ ـ حَفاءً: ننگے پاؤں چلنا، سوجے ہوئے پاؤں والا ہونا۔ حافٍ جمع حُفاة: ننگے پاؤں (چلنے والا)۔

حقّ: ۱۔ حَقَّ ـ حَقًّا ہٗ: پر حق میں غالب آنا۔ حاقَّ مُحاقَّةً و حِقاقًا ہٗ في الامر: سے کسی معاملہ میں جھگڑا کر کے اپنی حقداری کا مدعی ہونا۔ کہا جاتا ہے: ان له کذا و کذا لا یُحاقُّهُ فیه احدٌ: اس کے لئے ایسا ایسا ہے، کوئی اس میں اس سے جھگڑا نہیں کر سکتا۔ اَحَقَّ: حق کہنا۔ ــ ہٗ: پر حق میں غالب آنا۔ تَحَاقًّا: حق کے لئے ایک دوسرے سے جھگڑنا اور فیصلہ کے

لئے جانا۔ اِحْتَقَّ القومُ: ہر ایک کا یہ کہنا کہ میرے پاس حق ہے۔ الحَقّ جمع حُقُوق (مص): سچائی۔ (کہا جاتا ہے۔ لَحَقُّ لا آتیك: بغیر تنوین یعنی قسم ہے حق اللہ کی میں تمہارے پاس نہیں آؤں گا۔ حَقًّا لا آتیك: بلالام مع تنوین: مندرجہ بالا معنی میں)، انصاف، مال، ملک، حصہ، نصیب۔ الحق المدنی: دیوانی مجموعہ قوانین۔ القانونی (عند المسیحین): ضابطۂ قوانین کلیسائی۔ حُقُوق الدار: گھر کے لوازمات، الحَقَّة: مخصوص حق۔ آپ کہتے ہیں: ھذہ حَقَّتِی: یہ میرا مخصوص حق ہے۔ الحَاقَّة: قیامت۔ الحقیقة جمع حَقَائِق: حقیقت۔ الحَقَّانِیّ: حق کی طرف منسوب۔

۲۔ حَقَّ ـُ حَقًّا و حَقَّةَ الامرُ: ثابت ہونا، واجب ہونا۔ ـــ ـُ حَقًّا الامرَ: کو ثابت کرنا، واجب کرنا۔ ـ حَقًّا علیه ان یفعل کذا: پر کچھ کرنا واجب ہونا۔ کہا جاتا ہے: حُقَّ لك أن تفعل کذا و حَقِقْتَ أن تفعل کذا: ایسا کا کرنا تمہارے لئے سزاوار ہے اور تم اس کے کرنے کے لائق ہو۔ حَقَّقَ ہٗ: کی تاکید کرنا، کو واجب کرنا۔ اَحَقَّ الامرَ: کو واجب کرنا اور حق ثابت کرنا۔ کہا جاتا ہے: اَحَقَّ علیه القضاءَ: اس نے قضا کو اس کے ذمے واجب کیا۔ تَحَقَّقَ الخَبرُ: خبر کا پایۂ ثبوت کو پہنچنا۔ اِستَحَقَّ ہٗ: کو ضروری اور واجب قرار دینا، کا مستحق ہونا، کے شایان ہونا۔ ـــ الرجلُ: گناہ کر کے مستحق سزا ہونا۔ ـــ الدینُ: قرض کی ادائیگی کا وقت قریب آپہنچنا۔ الحَقّ جمع حُقُوق (مص): ثابت شدہ، فیصل شدہ معاملہ، استقلال، ثابت قدمی، لائق۔ کہا جاتا ہے: ھو حَقٌّ بکذا: وہ اس کے لائق ہے۔ الحِقّ من الابل: چوتھے سال والا اونٹ یا اونٹنی، وجہ تسمیہ اونٹ کا اس عمر میں بار برداری کے قابل ہو جانا ہے۔ الحُقَّة جمع حُقّ و حُقَق و حِقَاق: عورت۔ الحِقَّة: حق، واجب۔ الأَحَقّ: اختصاص، بلا شرکت کے معنی میں استعمال ہوتا ہے: زیدٌ اَحقُّ بماله: زید کے علاوہ اس کے مال میں کسی اور کا کوئی حق نہیں۔ ۲۔ افعل التفضیل کے معنی میں، جیسے آپ کا یہ کہنا: ھوا حق من فلان: حق گو دونوں کو پہنچتا ہے مگر وہ فلاں شخص سے زیادہ حق دار ہے۔ الحَقِیق جمع اَحِقّاء: لائق، سزاوار۔ کہا جاتا ہے: ھو حقیقٌ بکذا و حقیقٌ اَن یفعل کذا: وہ اس کے لائق ہے اور وہ ایسا کرنے کے لائق ہے۔ الحقیقة: جمع حَقَائِق: واجب الحمایت چیز۔ کہا جاتا ہے: ھو حامی الحقیقة و ھو من حماۃِ الحقائق: وہ اس چیز کی حفاظت کرتا ہے جس کا دفاع اس کے لئے لازمی ہے۔ المَحْقُوق (مفع): لائق، قابل، سزاوار۔ کہا جاتا ہے: ھو مَحْقُوقٌ بکذا او محقوقٌ أن یفعل کذا: وہ اس کے لائق ہے اور وہ ایسا کرنے کے لائق ہے۔

۳۔ حَقَّ ـُ حَقًّا الخبرَ: خبر کی حقیقت سے واقف ہو جانا۔ حَقَّقَ القولَ او الظنَّ: کسی قول یا گمان کی تصدیق کرنا۔ تحقَّقَ الرجلُ الامرَ: مرد کا کسی امر کا یقین کرنا۔ الحَقّ جمع حُقُوق (مص): یقین۔ الحَقَّة: حقیقتِ امر۔ آپ کہتے ہیں: وقفت علی حقة ذلك الامر: میں اس امر کی حقیقت تک پہنچا۔ الحَقِیقَة جمع حَقَائِق: حقیقت، مجاز کا الٹ۔ حقیقةُ الشي: چیز کا منتہا اور اس کی اصل۔

۴۔ حَقَّ ـُ حَقًّا العُقْدَةَ: گرہ باندھنا۔ ـــ الرباطُ: فیتہ بندھنا۔

۵۔ حَقَّ ـُ حَقًّا الرجلَ: کے وسط سر یا مونڈھے کے گڑھے پر مارنا۔ ـــ الطریقَ: راستہ کے وسط میں چلنا۔ الحُقّ جمع حِقَاق (ع ا): مونڈھے کے سرے کا گڑھا، بازو کے اوپر کا حصہ۔ الحاق (فا): وسط، درمیان۔ کہا جاتا ہے: سقط علی حاق رأسِهِ و جئتُهُ فی حاقِ الشتاء و رکب حاقَّ الطریق: وہ اس کے سر کے وسط پر گرا، میں اس کے پاس وسط سرما میں آیا اور وہ راستہ کے درمیان میں چلا۔

۶۔ حَقَّ ـُ حَقَّاتِ الحاجةُ: ضرورت کا سخت ہونا۔ اِحْتَقَّ ہٗ اِلی کذا: اس پر تنگی ڈالنا۔ الحاقّ (فا): کہا جاتا ہے: اخذنی حاقُّ الجُوعِ: مجھ کو سچی بھوک لگی۔ الحُقَّة جمع حُقّ و حُقَق و حِقَاق: مصیبت۔ الحَقَّة: مصیبت۔ الحاقّة: الحاق کا مونث، آفت۔

۷۔ حَقَّ ـ حَقَقًا الفرسُ: دوڑنے میں گھوڑے کا اگلی ٹانگوں کی جگہ پچھلے پاؤں رکھنا۔ صفت: اَحَقّ۔

۸۔ أَحَقَّ الرَّمِیَّةَ: شکار کو تیراندازی کے وقت ہی مار ڈالنا۔ اِحْتَقَّت الطعنةُ به: حملہ کا شکار کو فوراً قتل کر دینا۔

۹۔ اِحْتَقَّ ہٗ الی کذا: کو تک موخر کرنا۔

۱۰۔ اِحْتَقَّ الفرسُ: گھوڑے کا دبلا ہونا۔ ـــ و اِستَحَقَّت الناقةُ: اونٹنی کا موٹی ہونا۔

۱۱۔ الحُقّ جمع حِقَاق: زمین کا گول ٹکڑا یا پست زمین، (ع ا) سرین کا سرا، بکری کا جالا۔ حُقُّ الطیب: خوشبو کی ڈبیہ۔ الحَقّ جمع حُقُوق: موت۔ الحِقّ: اونٹنی جس کے دانت بڑھاپے کی وجہ سے گر گئے ہوں۔ الحُقَّة جمع حُقّ و حُقَق و حِقَاق: چھوٹا برتن۔ الحَاق و الحَاقَّة: کسی بات میں کامل۔ کہا جاتا ہے: رجلٌ شجاعٌ حاقُّ الشجاع: بہادری میں کامل مرد۔ رجلٌ حاقَّةُ الرجل: مردانگی میں کامل مرد۔ الحقیق جمع اَحِقَّاء علی الشیء: کا حریص، لالچی۔ مُحَقَّق: مضبوط۔ کہا جاتا ہے: کلامٌ محققٌ: مضبوط و منظم کلام۔ ثوبٌ مُحَقَّقٌ: مضبوط بناوٹ کا کپڑا۔

حَقَّ ـِ: سچ ہونا، سچ ثابت ہونا، مصدق ہونا، صحیح ہونا۔ حُقَّ علی: کے لئے ضروری، لازمی، مطلوبہ یا اشد ضروری ہونا، پر لازم، واجب یا فرض ہونا، کے لئے کافی، مناسب، موزوں، صحیح، برجستہ، برمحل ہونا، کے مطابق ہونا۔ ـــ ل: کے لئے موزوں ہونا۔ یحق له: وہ اس کا مستحق ہے، اس پر اس کا حق ہے۔ حق علیه: وہ اس کا (سزا کا) مستوجب ہے۔ ـ ـُ ہٗ: کی تحقیق کرنا، کا پتہ چلانا، کے بارے میں تسلی کر لینا، کا یقین رکھنا۔ ـــ ہٗ: کو شناخت کرنا، پہچاننا، پہچان لینا۔ حَقَّقَ ہٗ: کو سچا کر دکھانا۔ ـــ ہٗ: امید وغیرہ حاصل کرنا، پالینا۔ ـــ ہٗ: (خواہش وغیرہ) پوری کرنا۔ ـــ ہٗ: کو عمل میں لانا، پورا کرنا، کمال تک پہنچانا، پایۂ تکمیل کو پہنچانا، کی تکمیل کرنا، کو مکمل کرنا، جامۂ عمل پہنانا۔ ـــ ہٗ: معاہدہ وغیرہ کو عمل میں لانا، یا اسے جامۂ عمل پہنانا۔ ـــ ہٗ: نتائج پیدا کرنا، پر منتج ہونا۔ ـــ ہٗ: کو معین کرنا، کی تعیین کرنا، کی تحقیق کرنا، کا پتہ چلانا، کو ٹھیک ٹھیک واضح کرنا، کی نشاندہی کرنا۔ ـــ ہٗ: کو سچا ثابت کرنا، کی تصدیق کرنا، توثیق کرنا، کو حقیقی ثابت کرنا، کو مسلمہ قرار دینا، کو وثوق سے کہنا، دعوی سے کہنا، کو حق جتانا، کو حتمی طور پر بیان کرنا، کو تسلیم کرنا۔ ـــ ہٗ: کو صحیح طور پر کرنا، کو کرنے میں محنتی ہونا، باریک بین ہونا، محتاط ہونا۔ حَقَّقَ النظرَ: غور سے دیکھنا۔ ـــ ہٗ: کا گہرا مطالعہ کرنا، کی تحقیق کرنا، کا بغور مشاہدہ کرنا۔ ـــ ہٗ: کی تحقیقات کرنا۔ ـــ ہٗ/فی: کی جانچ پڑتال کرنا، کا جائزہ لینا۔ ـــ فی: کی تحقیقات کرنا، پر عدالت کا تحقیقات شروع کرنا۔ ـــ مع: سے پوچھ گچھ کرنا، عدالت کا کسی کے خلاف مقدمے کی سماعت کرنا۔ حاقَّ ہٗ: کے ساتھ حق کے لئے جھگڑنا، کے خلاف حق کے لئے مقدمہ کرنا یا

مقدمہ بازی پر اتر آنا۔ اَحَقَّ: سچ کہنا۔ ـــ فی: میں حق پر ہونا۔ ـــ ہ: قانونی دعویٰ وغیرہ پر اصرار کرنا۔ تَحَقَّقَ: سچ ثابت ہونا، سچ نکلنا، تصدیق ہونا، صحیح ثابت ہونا، حقیقت ہو جانا، حقیقت بننا، عمل میں آنا، جامہ عمل پہننا، پورا ہونا، وصول ہونا، پڑتال کیا جانا، چھان بین کیا جانا، کھوج لگنا۔ ـــ ہ/من: کی تحقیق کرنا، کو معلوم کرنا۔ ـــ ہ: کے متعلق تسلی کر لینا، اطمینان کرنا، یقین کرنا، قائل ہونا، پُر یقین ہونا۔ ـــ ب: کے بارے میں سنجیدہ ہونا۔ اِسْتَحَقَّ ہ: کا مستحق ہونا، کا دعویدار ہونا، کا دعویٰ کرنا، کا حق دار ہونا، سزاوار ہونا، مستوجب ہونا، کا مطالبہ کرنا، کی ضرورت پیدا کرنا، کو مطلوبہ بنانا۔ ـــ: (رقم وغیرہ کا) واجب الادا ہونا۔ ـــ (نوٹ کا) متوقع ہونا، پوری طرح تیار ہونا۔ یستحق الذکر: قابل ذکر۔ لایستحق علیه الرسم: فیس سے مستثنیٰ، مفت، بلا معاوضہ۔ حَقّ: حق، سچائی، درستی، راستی، شرعی قبضہ، جائداد، واجب الادا، واجب، مناسب طریقہ، سچا، تحقیق شدہ، مصدقہ، مستند، حقیقی، حق، منصفانہ، معقول، صحیح، درست، قوی، مضبوط، دانشمندانہ، قانونی، ضابطہ کے مطابق، قانوناً مکمل۔ الحقّ: اللہ تعالیٰ کا ایک صفاتی نام جمع حقوق: حقٌّ فی: پر یا میں حق، حق استحقاق، دعویٰ، قانونی دعویٰ۔ الحقوق: قانون، علمِ قانون، اصولِ قانون، اصول فقہ، قانونی مہارت، قانون دانی۔ حَقًّا: واقعی، درحقیقت، عملاً واقعہ یہ ہے، حقیقتاً، فی الحقیقت، دراصل، فی الواقع، خلوص سے، راستی سے، انصاف سے، جائز طور پر، بجا طور پر، واجباً، جوازاً، قانوناً، واجبی طور پر۔ بِالحقّ: درحقیقت، دراصل، فی الواقع، ٹھیک یا مناسب طریق سے۔ بحقّ اور فی حقّ: جہاں تک اس کا تعلق ہے، کی بابت، کے متعلق، کے بارے میں، کے باب میں۔ هو علی حق: وہ حق پر ہے، وہ سچا ہے۔ الحق معَكَ: تم سچے ہو۔ الحقُّ علیكَ: تم غلطی پر ہو۔ هو حقٌّ علیك: یہ تمہارا فرض ہے۔ هذا حقی علیکم: تم اس کے میرے مقروض ہو۔ عرفاناً لِحقّها علیه: اس خاتون کے مرہون منت ہونے کے اعتراف میں۔ مِن حقّه: وہ اس کا مستحق ہے۔ کان من حقه أن: اسے چاہئے تھا کہ۔ لهُ الحقُّ فی: وہ، کا مستحق ہے۔ والحقُّ یُقال: کہا جا سکتا ہے کہ، یہ بات تسلیم کرنی چاہئے، یہ کہنا ہی جائز ہے۔ عرف حقَّ المعرفة: اچھی طرح جاننا، یقینی طور پر جاننا۔ فهم حقَّ الفهم: مکمل طور پر آگاہ ہونا، سمجھنا، بالکل سمجھنا، پوری طرح ادراک کرنا۔ السعادة الحقّة: سچی یا حقیقی خوشی۔ کُلِّیَّةُ الحُقوق: لاء کالج۔ حُقّ: سوراخ، گڑھا، خلا، جوف، جوڑ کا خانہ۔ حُقّه: جوڑ کا خانہ، سوراخ، گڑھا۔ حُقَّة جمع حُقَق و حِقاق: صندوقچہ، کیس، برتن یا مرتبان، ظرف، جوف، چیز دان (کوئی شے رکھنے کے لئے ڈبہ، بوتل وغیرہ) جمع حُقّات و حُقَق: ایک وزن جسے اُقّہ بھی کہا جاتا ہے۔ اَحَقّ ب: کا زیادہ حق دار، زیادہ مستحق۔ حَقِیق جمع اَحِقّاء ب: کا مستحق، کے لائق، کا سزاوار، کے مطابق، کا اہل، کے قابل، لائق، مجاز۔ حَقِیقَة جمع حَقَائِق: سچائی، حقیقت، امر واقعہ، معاملات کی حقیقی کیفیت، حقائق، سچی طبیعت، جوہر، روح، اصل، حقیقی معنی، صحیح مفہوم۔ حَقِیقَةً: واقعی، درحقیقت، دراصل، فی الواقع، واقعہ یہ ہے، سچ مچ۔ رأیته علی حقیقته: میں نے اس کی حقیقی طبیعت دیکھی، میں نے اسے دیکھا جیسا کہ وہ فی الحقیقت ہے۔ فی حقیقة الامر: درحقیقت، فی الواقع۔ لیس له حقیقة: یہ درحقیقت موجود نہیں، یہ حقیقی نہیں ہے۔ حقیقی: حقیقی، واقعی، اصلی، مناسب، ذاتی، باطنی، ضروری، لازمی، کھرا، مستند، معتبر، قطعی، صریح۔ حُقُوقِی: قانون سے متعلق جمع حقوقیون: ماہر قانون، قانون دان، وکیل۔ اَحَقِّیَّة: قانونی دعویٰ، حق، یا استحقاق۔ حَقَّانِیّ: صحیح، درست، مناسب، موزوں، جائز، قانونی، ضابطہ کے مطابق۔ حَقَّانِیَّة: قانون، عدل، انصاف، انصاف پروری، معدلت گستری۔ وزارة الحَقَّانِیة: وزارت انصاف۔ التحقیق أنّ: درحقیقت، یہ یقینی ہے کہ۔ علی التحقیق: فی الواقع، ٹھیک طور پر، معین طور پر، یقیناً، سچی بات تو یہ ہے، درحقیقت، لگی لپٹی رکھے بغیر۔ تحقیق الشخصیة: کسی شخص کی شناخت، نشاندہی، شناخت کا ثبوت۔ شهادةُ تحقیق الشخصیة: شناختی کارڈ۔ قَلَمُ تحقیق الشخصیة: دفتر شناخت۔ تحقیق الذاتیة: شناخت، نشاندہی۔ قاضی التحقیق: تفتیشی مجسٹریٹ۔ تحقیقُ الأرباح: منافع کی وصولی (سٹاک مارکیٹ)۔ اِحقاقاً لِلحق: تاکہ سچائی عام ہو۔ اِستحقاق جمع استحقاقات: اہلیت، قابلیت، سزاواریت، لیاقت، استحقاق، واجب الادا رقم، کرتوت، کردار (جو جزا یا سزا کا مستحق ہو)، پختگی، واجب الادائی، مطالبہ، حق، واجب الادا رقم کی واپسی کی درخواست، بیگناہی کا ثبوت، برأت۔ عن استحقاق: مستحق طور پر، انصاف سے، حق کے طور پر۔ بِدُون اِستحقاق: بغیر حق کے، بغیر استحقاق۔ تاریخ الاستحقاق: بونڈ وغیرہ کی واجب الادائیگی کی تاریخ۔ مَحْقُوقٌ ب/ل: کے لئے موزوں، کا اہل، مستحق، حقدار۔ مَحْقُوق: غلطی پر، غلط راستہ پر۔ مُحَقِّق: تحقیقات کرنے والا، تفتیشی مجسٹریٹ۔ مُحَقَّق: یقینی، واقعی، قابل اعتبار، پکا یقینی، شک سے بالا، مسلمہ، غیر مشتبہ، تسلیم شدہ۔ مِن المُحَقَّق أن: یہ ایک حقیقت ہے کہ، یہ صحیح ہے کہ۔ مُحِقّ: سچ بولنے یا کہنے والا، حق پر۔ مُتَحَقِّق: یقینی، قطعی، قائل، باور شدہ۔ مُستَحِقّ: مستحق، دعویدار، لائق، سزاوار (وقف کی آمدنی) پانے والا۔ مستحقُّ الدفع: واجب الادا رقم۔

حقب: ۱۔ حَقِبَ ـَ حَقَباً و اَحْقَبَ المطرُ: بارش کا رک جانا۔ ـ العامُ: سال کا بے بارش والا ہونا (مجاز ہے)۔ ـ المعدنُ: معدن کا ختم ہونا، کان میں کچھ نہ رہنا۔ نائِلُ فلان: کسی کی مہربانی و فضل کا کم یا منقطع ہونا۔

۲۔ حَقِبَ ـَ حَقَباً و اَحْقَبَ الامرُ: معاملہ کا خراب ہونا۔

۳۔ اَحْقَبَ هُ: کو اپنے پیچھے سوار کرنا۔ اِحْتَقَبَ زیداً علی ناقته: زید کو اپنی اونٹنی پر اپنے پیچھے بٹھانا۔ ـــ الاثمَ: گناہ کا مرتکب ہونا۔ و اِستَحْقَبَ الشیءَ: کو کجاوا یا پالان کے پیچھے باندھنا، کا ذخیرہ کرنا۔ الحَقَب جمع حُقُب: اونٹ کا تنگ۔ ـ والحِقاب جمع حُقُب: زیور لٹکانے کا عورت کا کمربند۔ الحَقِیبة جمع حَقَائب: سوار کے پیچھے گھوڑے پر بندھنے والی چیز، مسافر کا خوراک وغیرہ رکھنے کا تھیلا۔

۴۔ الحُقْب جمع حِقاب و الحُقُب جمع اَحْقاب و أحقُب: اسی سال یا اس سے زائد کا زمانہ، زمانہ، ایک سال یا بہت سے سال۔ الحِقْبَة جمع حِقَب و حُقُوب: مدت، سال۔ الحِقاب جمع حُقُب: ناخن کی جڑ کی سفیدی۔ الأحْقَب مؤنث حَقْباء (ح): گورخر۔

○ اِحْتَقَبَ ہ: کو اپنے تھیلے میں رکھنا، کو تھیلے میں ڈالنا، پر قبضہ کرنا۔ حُقْب جمع اَحقاب و حِقاب: طویل زمانہ، عرصہ۔ حِقْبَة جمع حِقَب: طویل زمانہ، زمانہ، عرصہ وقت۔ حِقْبَةٌ من الزمان: لمبے عرصہ کیلئے، کچھ وقت کیلئے۔ حِقَب جمع اَحْقاب و حِقاب جمع حُقُب: ایک قسم کی زیبائشی پٹی۔ حَقِیبة جمع حَقائِب: سوٹ کیس، سفری تھیلہ، چمڑے کا تھیلہ۔ حقیبة دبلوماسیة: سفارتی

جیسی پانی کی شکل کی کنڈی، تالاب چو بچہ، ٹینکی، حوض، خزانہ آب، کوئی شے رکھنے کے لئے ڈبہ، بوتل وغیرہ، قدرتی تالاب۔ کُند مصر کے آبپاشی کے نظام میں) زمین کا وہ قطعہ جس کے گرد کھائیاں ہوتی ہیں جن میں دریائے نیل کا سیلابی پانی جمع ہوتا ہے۔ جوہڑ، پیڑو، عانہ، پھولوں کی کیاری، گودی۔ جمع حِیاض: مقدس زمین، علاقہ، عملداری، ریاست، تعلقہ، جاگیر، مقدس مقام، عبادت خانہ، حرم۔ خلوت کدہ۔ حوض جاف: خشک گودی۔ حوض حَمّام: نہانے کا ٹب۔ حوض عوّام: تیرتی گودی۔ ذاد عن حِیاضِه: کا دفاع قبول یا اختیار کرنا کا حامی بننا، اپنا دفاع کرنا۔ ذب عن حِیاضِ الدین: دین کا دفاع کرنا۔ احواضُ الفحم الحدید: کوئلے اور لوہے کے تہ نشین مادے۔ حُوَیْصَة: گردوں کا پیڑو۔

حاط: ۱۔ حَاطَ ـُ حَوْطاً و حِیْطَةً و حِیَاطَةً هُ: کی حفاظت کرنا، دیکھ بھال کرنا حَـوَّطَ هُ: کی حفاظت کرنا، دیکھ بھال کرنا، اِحْتَاطَ الرجلُ: اپنے امور میں ہوش وحواس سے کام لینا۔ —علی الشیء: کی محافظت کرنا۔ —لِنَفْسِهِ: بہت محتاط ہونا، پر اعتماد ہونا تَحَوَّطَ ہ: کی حفاظت کرنا، کہا جاتا ہے۔ فلانٌ یتحوط اخاہ حیطةً حسنةً: فلاں شخص اپنے بھائی کی اچھی دیکھ بھال رکھتا ہے۔ اِسْتَحاط فی امرہ او تجارتہ: اپنے کام یا تجارت میں بڑی احتیاط سے کام لینا۔ الحَوْط: کوڑیاں یا مہرے پردیا ہوا دھاگا جو نظر بد سے بچنے کے لئے کمر پر باندھا جاتا ہے۔ الحَوْطَة و الحَیْطة: احتیاط۔ الحِیْطة بمعنی الحَوْطة: پاکدامن شریف عورت۔ الحائِط جمع حِیطان و حِیَاط (فا) الحَوَّاط: حائط کا مبالغہ کا صیغہ۔ الأحْوَط: بہت احتیاط کرنے والا، قابل اعتماد (احتیاط سے ماخوذ ہونے کی وجہ سے خلاف قاعدہ ہے)۔

۲۔ حَاطَ ـُ حَوْطاً و حِیْطَةً و حِیاطَةً بہ: کو گھیرنا، کا احاطہ کرنا، کو اتفاقاً پالینا۔ حَوَّطَ الساحة: کھلی جگہ کے گرد دیوار بنانا۔ — الحائطَ: دیوار بنانا۔ حول الامر: کے گرد، چکر لگانا۔ حَاوَطَهُ: کسی ایسی چیز کے حصول کے لئے چکر کاٹنا جس کے دینے سے کسی کو انکار نہ ہو۔ اَحَاطَ و اِحْتَاطَ بہ: کو چاروں طرف سے گھیرنا، کا احاطہ کرنا، کہا جاتا ہے: اَحَاطَ بالامر علماً: کے بارے میں پوری طرح باخبر ہونا۔ الحائِط جمع حِیْطَان و حِیَاط: دیوار، باغ۔ المُحِیط: اسم فاعل (ھ): دائرہ کا احاطہ کرنے والا خط، گرد و پیش، ماحول جسمیں انسان رہتا ہے۔ البحر المحیط: بحر اوقیانوس۔ المحَاطَ: وہ جگہ جو لوگوں اور چوپایوں کے پیچھے اور اردگرد ہو۔ باڑ، باڑہ۔ حُوَّاطُ الأمر: کسی کام کا مدار، قوام۔ حُوَاطَة: کھانا رکھنے کی الماری۔ التَحْوِیْطَة: دائرہ کی طرح صف بندابیات۔

۳۔ الحَوْط: چاندی وغیرہ کا بنا ہوا چاند جس سے بچہ کی آرائش کی جاتی ہے۔ الحِوَط: ناقص درہموں کو پورا کرنے والی چیز۔

○ حَاطَ ـُ حَوْطاً و حِیْطَةً و حِیاطَةً ہ / ھ: کی حفاظت کرنا، کی دیکھ بھال کرنا، کا نگران ہونا کی نگرانی کرنا۔ — ھ: کی طرف توجہ کرنا، کی نگہداشت کرنا، کی دیکھ بھال کرنا۔ — ب: کو گھیرنا، گھیرے میں لینا، حلقے میں لینا، کا احاطہ کرنا، ملفوف کرنا، کے گرد حلقہ ڈالنا، کو محصور کرنا۔ حَوَّطَ ھ: کے گرد دیوار بنانا، کا دیوار سے احاطہ کرنا، کو گھیرنا، گھیرے میں لینا، حلقے میں لینا، کا احاطہ کرنا، کا محاصرہ کرنا، کے گرد گھیرا ڈالنا، کو گھیر لینا، سب طرف سے گھیرے میں لے لینا۔ حَاوَطَ ہ: سے زیادہ چالاک بننے کی کوشش کرنا، کو جل دینے، ٹھگنے یا سے زیادہ چالاک بن کر فائدہ اٹھانے کی کوشش کرنا، کو گمراہ کرنا، ورغلانا، بہکانا، پھسلانا۔ اَحَاطَ ب: کو گھیرے میں لینا۔ — ہ/ ھ ب: کا سے احاطہ کرنا کو سے گھیرنا، گھیرے میں لے لینا۔ — ھ/ب: کے گرد گھیرا ڈالنا، کو محصور کرنا، کا احاطہ کرنا، ملفوف کرنا کو گلے لگانا، آغوش لینا، قبول کرنا، اختیار کرنا، پر مشتمل ہونا، کو شامل ہونا، پر محیط ہونا، — ب: کے گرد گھیرا ڈالنا۔ — ہ/ھ ب: کے گرد سے گھیرا ڈالنا، کو سے گھیر لینا، کو سے گھیرے میں لینا، کو سے حلقہ میں لینا۔ — ب: کو سب طرف سے گھیر لینا۔ — ب: سے اچھی طرح آگاہ ہونا، کو پوری طرح سمجھنا، کا ادراک کرنا، کو مکمل طور پر سمجھنا، سے واقف ہونا، پوری طرح شناسا ہونا۔ اَحَاطَ بِہِ عِلماً: کو پوری طرح جان لینا، کا وسیع علم رکھنا، پر توجہ کرنا، کی طرف توجہ کرنا۔ اَحَاطَهُ علماً ب: اس نے اسے اس کی اطلاع دی۔ اس نے اسے اس کے بارے میں آگاہ کیا، وہ اسے اس کے نوٹس میں لایا۔ تَحَوَّطَ ہ/ ھ: کی حفاظت کرنا، کے بارے میں حفظ ماتقدم کے طور پر احتیاطی تدابیر اختیار کرنا۔ — ھ: پر توجہ کرنا۔ —: محتاط ہونا، چوکنا ہونا، چوکس ہونا، ہوشیار ہونا۔ اِحْتَاطَ: محتاط ہونا چوکنا چوکس یا ہوشیار ہونا، خبردار ہونا، — ل: کو یقینی بنانے کے لئے احتیاطی تدابیر کرنا، تیاریاں کرنا۔ — ب: کا محاصرہ کرنا، کے گرد گھیرا ڈالنا، کو گھیر لینا، کو گھیرے میں لے لینا، — ب علی: کی سے حفاظت کرنا۔ — ب: کی نگہداشت کرنا، نگرانی کرنا، پر توجہ دینا کی دیکھ بھال کرنا، — بأن: دیکھنا کہیں، خیال رکھنا کہ مبادا...... حِیْطَة و حَیْطَة و حَوْطَة: دور اندیشی، احتیاط، خبرداری، ہوشیاری، چوکسی، عاقبت اندیشانہ توجہ، مصلحت بینی، عاقبت اندیشی، دانائی، نگہبانی۔ اَخَذَ حِیطَتَهُ: چوکنا ہونا، چوکس ہونا، ہوشیار ہونا، احتیاطی تدابیر اختیار کرنا۔ بلا حِیطَةٍ: بے سوچے سمجھے، بے پروائی سے، نادانستہ۔ حِیَاطَة: حفاظت کرنا، نگہبانی کرنا، پہرہ دینا، حفاظت، نگرانی، تحویل، فکرمندی۔ تَحْوِیط: گھیر لینا۔ اِحَاطَة: گھیر لینا، گھیرا، ادراک، فہم، سمجھ، گرفت، وسعت نظر، علم، واقفیت، دانش، آگاہی۔ — ب: کا علم، سے واقفیت، شناسائی، —: اطلاع، رابطہ، مکتوب، مراسلہ۔ تَحَوُّط: اہتمام، تیاری، فکر، توجہ، احتیاط، ہوشمندی۔ جمع تَحَوُّطات: احتیاطی تدابیر، اقدامات یا کارروائیاں۔ اِحْتِیَاط: اہتمام، تیاری، توجہ، احتیاط، پیش بندی حفظ ماتقدم، چوکسی، خبرداری، آگاہی، احتیاطی تدبیر جمع احتیاطات: احتیاطی تدابیر، کارروائیاں یا اقدامات۔ علی سبیل الاحتیاط: احتیاط کے طور پر، احتیاطی تدبیر کے طور پر، خطرہ مول لئے بغیر۔ احتیاطی: احتیاطی، اضباطی (دوا، علاج) مانع، امتناعی، انسدادی، دافع، بدل، قائم مقامی، جانشینی، عوض، غیر مستعمل، جو وقت ضرورت کے لئے اٹھا رکھا جائے کا زائد (پرزہ وغیرہ) محفوظ یا فاضل (چیز) بوقت ضرورت کام آنے والی (چیز)، شخص یا چیز جو قائم مقام یا بدل کے طور پر یا ہنگامی حالت میں دستیاب ہو۔ محفوظ سرمایہ، ریزرو فوج، فاضل فوج۔ حبسٌ احتیاطی: تحقیقات کی تکمیل تک نظر بندی، قید یا حراست، تدابیرٌ احتیاطیةٌ: احتیاطی اقدامات، کارروائیاں یا تدابیر، قواتٌ احتیاطیة: ریزرو فوج، فاضل فوج۔ مالٌ احتیاطی: محفوظ سرمایہ۔ احتیاطیُّ الزیت الخام: تیل جو بوقت ضرورت کام میں لانے کے لئے محفوظ کیا گیا ہو۔ حَائِط جمع حِیطان و حِیاط و حَوَائِط: دیوار۔ حائط المَبْکَی: (یروشلم میں) دیوار گریہ۔ الْقَی (ضربَ) بہ عُرضَ الحائط: کو غیر اہم غیر سنجیدہ سمجھنا، کو مسترد کرنا، بے کار سمجھ کر پھینک دینا، ترک کر دینا کو حقارت کی نظر سے دیکھنا، توجہ کے لائق نہ سمجھنا، کو حقیر جاننا، سے نفرت کرنا، ذلیل جاننا، کو تباہ کر دینا، ناکام بنا دینا۔ حَوِیط: چالاک، ہوشیار طباع، حاضر جواب، ہونہار، سمجھ دار، ہوشمند، زیرک۔ مُحِیطٌ ب: کو

گھیرے ہوئے، کو گھیرنے والا سے واقف، آگاہ، شناسا، جمع محیطات: محیط، گھیرا، گھیر، لمبائی، طول، حد، دائرہ، میدان، مار، سلسلہ، دسترس، رسائی، گنجائش وسعت، حد نظر، پہنچ، علاقہ، معاشرتی ماحول گرد و پیش، گرد و نواح، ماحول، سمندر جمع مُحیطات: گرد و پیش، گرد و نواح، ماحول المحیط الأطلنطی: بحر اوقیانوس۔ المحیط الهادی: بحر الکاہل۔ مُحاطٌ ب: سے گھرا ہوا مُحَوِّط: چوکس، ہوشیار، چوکنا، ہوشمند، دور اندیش، دور بین آخر بین محتاط، انجام پر نظر رکھنے والا۔

حاف: ۱۔ حَافَ ـُ حَوْفًا الشیءَ: کو کنارہ پر کرنا۔ حَوَّفَ الشیءَ: کو کنارہ پر کرنا۔ ـ المکانَ: جگہ کو گھیرنا۔ تَحَوَّفَ الشیءَ: کو اس کے کناروں سے کم کرنا، کے کنارہ کو لینا۔ الحُوف: طرف، کنارہ، گوشہ۔ الحافَة جمع حافات و حِیف: طرف، جانب کنارا حافتا الوادی و نحوه: وادی وغیرہ کے دونوں کنارے دونوں جانب۔

۲۔ الحَوْف: ازار نما چمڑے کی ایک چیز جس کو بچے پہنتے ہیں۔ الحَافَة جمع حافات و حِیف: شدت، تنگی، حاجت۔ الحَافَان: زبان کے نیچے کی دو سبز رگیں۔

○ حَوْف: کنارہ، رم (rim) گھیرا، اگر، پہیے کا بیرونی حصہ، چھجا، ساحل، حاشیہ، سنجاف، مغزی، گوٹ، جھالر، پلو۔ حَافَة جمع حافات و حَوَافٍ: باڈر، رم، کنارہ، چھجا، کور، ساحل، جھالر، حاشیہ، پلو، سنجاف، مغزی گوٹ۔ بین حوافیه: کے اندر اندر، اس میں، کے اندر۔

حاق: ۱۔ حَاقَ ـُ حَوْقًا الشیءَ: کو رگڑ کر چکنا کرنا۔

۲۔ حَاقَ ـُ حَوْقًا البیتَ: گھر میں جھاڑو دینا۔ حَوَّقَ علیه: سے گڑ بڑ کلام کرنا، بے تعلق گفتگو کرنا۔ الحُوَاقة: کوڑا کرکٹ، جھاڑن۔ المِحْوَقَة جمع مَحَاوِق: جھاڑو۔

۳۔ حَاقَ ـُ حَوْقًا به: کا احاطہ کرنا، کو گھیرنا۔ الحُوق: گھیرا، چوکھٹا۔ الحَوْق و الحَوْقَة: بڑا گروہ، بڑی جماعت۔

۴۔ حَوْقَلَ حَوْقَلَةً و حِیقالاً: چلنے سے تھکنا اور کمزور ہونا، کمزور اور بوڑھا ہونا۔ الشیخُ: بوڑھے شخص کا چلتے ہوئے اپنی کمر سے ٹیک لگانا۔ الحَوْقَل: عمر رسیدہ، بوڑھا۔

۵۔ حَوْقَلَ حَوْقَلَةً و حِیقالاً: لاحول ولا قوة الا باللّٰه العلی العظیم کہنا۔ الحَوْقَلَة: لمبی گردن کی شیشی۔

○ حَاقَ ـُ حَوْقًا ب: کو گھیرنا، کی احاطہ بندی کرنا کا احاطہ کرنا کو لفافے میں بند کرنا، کی باڑھ لگانا، سے گلے ملنا، کو گلے لگانا، آغوش لینا، سے ہم آغوش ہونا۔ حَوَّقَ علی: بمعنی حَاقَ ب۔ حَوْقَلة: دوائی کی چھوٹی شیشی، کپی۔

حاك: حَاكَ ـُ حَوْكًا و حِیاكًا و حِیاکَةً الثوبَ: کپڑا بننا صفت: حَائِك جمع حَاکَة و حَوَکَة مؤنث حائکة و حائك جمع حائکات و حوائك کہا جاتا ہے۔ حَاكَ الشیءُ فی صدری: فلاں چیز میرے دل میں جم گئی۔ حاكَ الشاعر القصیدةَ: شاعر نے قصیدہ نظم کیا۔ ما احَاكَ سیفُهُ: اس کی تلوار نے نہیں کاٹا کہا جاتا ہے: ضَرَبهُ فما احَاكَ فِیهِ سیفُهُ: اس نے تلوار ماری مگر کارگر نہیں ہوئی (یہ ہمیشہ نفی میں استعمال ہوتا ہے) الحَوْك (ن) جنگلی تلسی کہا جاتا ہے: هذا علی حَوْكِ هذا: یہ اس کا ہم شکل و ہم عمر ہے۔ المَحَاکَة: کھڈی، کارگاہ۔ المَحْوَکَة: لڑائی، جنگ۔

○ حَاكَ ـُ حَوْكًا و حِیاكًا و حِیاکَةً ه: کو بننا، کو ملا کر بننا، گوندھنا، ملانا، جوڑنا، باہم وابستہ کرنا، (جوڑے وغیرہ) بننا، جوڑا باندھنا چوٹی گوندھنا، موباف لگانا، میں پلیٹ ڈالنا، سازش کرنا، کی تدبیر کرنا، کی ترکیب سوچنا، کا منصوبہ باندھنا، کا منصوبہ بنانا، (قصہ) گھڑنا، (بہانہ) تراشنا، (اپنے تصور میں) منصوبہ بنانا کو گھڑنا یا تخلیق کرنا۔ حِیاکَة: بننا، سلائی سے بننا، چوٹی گوندھنا، جوڑا باندھنا، پلیٹ ڈالنا۔ حائِك جمع حَاکَة: جولاہا، نور باف، پارچہ باف سفید اونی مواد کے ایک لمبے ٹکڑے سے بنایا ہوا بیرونی لباس جو جسم اور سر کو ڈھک لیتا ہے۔

حال: ۱۔ حَالَ ـُ حَولاً و حُؤُولاً الشیءُ: ایک حالت سے دوسری حالت میں بدلنا۔ ت القوسُ: کمان کا ٹیڑھا ہونا۔ العهدُ: زمانہ کا پلٹ جانا۔ الی مکان آخر: دوسری جگہ منتقل ہونا۔ حَوَّلَ هُ: کو زائل کرنا، کو ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کرنا۔ الرجلُ: منتقل ہونا۔ ه الیه: کو الٹانا، پلٹ دینا۔ احَالَ الغریمَ بدَیْنِه علی آخر: قرض دوسرے پر اتارنا، قرض دوسرے کے حوالے کرنا۔ قرض دار کو قرض سمیت دوسرے کے پاس بھیجنا۔ صفت فاعلی: مُحِیل، قرض دار مُحَالٌ اور دوسرا قرض دار محال علیه اور مال: مُحَالٌ به اور دوسرا قرض دار محال علیه اور مال: مُحَالٌ به اور اسم الحَوالَة۔ الامرَ علی فلان: کسی معاملہ کو کسی پر موقوف رکھنا۔ تَحَوَّلَ الرجلُ: ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونا۔ عنه: سے پھر کر کسی دوسرے کے پاس جانا۔ اِحْتَالَ احتیالاً بالدین: قرض کو دوسرے کے ذمہ ڈالنا۔ اِسْتَحَالَ اِسْتِحالَةً: ایک حالت سے دوسری حالت میں منتقل ہونا۔ ت القوسُ: کمان کا ٹیڑھا ہو جانا۔ الحائل جمع حُوْل و حُوَّل و حِیَال و حَوَائِل بدلے ہوئے رنگ والا۔ الحَال جمع أَحْوال و أَحْوِلَة (مذکر و مونث): صفت کیفیت، ہیئت۔ حَالَةُ الشیءِ: کی صفت، کیفیت، ہیئت، حالاتُ الدهرِ زمانہ کے انقلابات، زمانہ کی گردشیں۔ الحِوَل: زوال، انتقال۔ کہا جاتا ہے: لاحِوَلَ عنه: اس سے بچنا محال ہے۔ الحَوَال و الحَوَلان و الحُولان: تغیر، انقلاب۔ الحُولَة: تعجب۔ کہا جاتا ہے: هذا من حُولَةِ الدهر: یہ زمانہ کے عجائبات میں سے ہے۔ الحَوَالَة (ت): ہنڈی، پرونوٹ چیک، ڈرافٹ۔ المُحَال: ٹیڑھا۔ المَحَالَة جمع مَحَال و مَحَاوِل: رہٹ۔ المُسْتَحَالَة من القسی: ٹیڑھی کمان۔

۲۔ حَالَ ـُ حَوْلاً و حُؤُولاً الحَولُ: سال گزرنا، سال پورا ہونا (کہا جاتا ہے: حالت الدارُ وحِیلَ بها: گھر پر بہت سے سال گزر گئے)۔ علیه الحَولُ: پر سال گزر جانا۔ ت النخلةُ (ز): کھجور کے درخت کا ایک سال بار آور ہونا اور ایک سال بار آور نہ ہونا۔ حُؤُولاً وحِیالاً ت الأنثی: مادہ کا حاملہ نہ ہونا۔ حَوَّلَ الارض (ز): کسی زمین پر ایک سال کاشت کرنا اور ایک سال زمین پر کاشت نہ کرنا۔ احَالَ اللّٰهُ الحَوْلَ: اللہ تعالیٰ کا سال کو پورا کرنا۔ بالمکان: کسی جگہ ایک سال قیام کرنا۔ الشیءُ: چیز پر کئی سال گزرنا۔ احْوَلَ الصبیُّ: بچہ کا ایک سال کا ہو جانا۔ اِحْتَالَ اِحْتِیالاً الشیءُ: پر ایک سال ہونا۔ الحَوْلِ جمع حُوْل و احْوَال: سال۔ الحَوْلِیّ جمع حَوَالِیّ: ایک سال کا بچہ۔ اسی سے ہے: حَوْلِیاتُ زهیر: وہ قصائد جن کے نظم کرنے، ترتیب دینے اور درست کرنے میں ایک سال کا عرصہ لگتا تھا۔ الحائل جمع حُوْل و حُوَّل و حِیَال و حَوَائِل: ایک سال کی عمر کا، بانجھ۔ کہا جاتا ہے: امرأة حائِل و نخلة حائِل: بانجھ عورت، بانجھ کھجور کا درخت۔ الحائلة: حائل کا مونث۔ المُحْوِل: ایک سال کا بچہ۔ المُسْتَحَالَة من الأرض: ایک سال یا کئی سال تک چھوڑی ہوئی زمین، کاشت نہ کی گئی زمین۔

۳۔ حَالَ حِيلَةً و مَحَالاً: حیلہ کرنا۔ حَاوَلَ مُحَاوَلَةً و حِوَالاً هُ: سے کوئی چیز حیلہ سے طلب کرنا۔ — الشیءَ: کا ارادہ کرنا اور حیلہ سے طلب کرنا۔ تَحَوَّلَ فی الامر: حیلہ وتدبیر سے کام شروع کرنا۔ اِحْتَالَ اِحْتِيالاً: حیلہ سے کام لینا۔ الحَوْل جمع حُؤُول و اَحْوَال: مہارت، دور بینی۔ الحِوَل: تصرف پر قدرت، مہارت، ہوشیاری، دور بینی۔ الحِيلَة و الحَوْلَة جمع حِيَل: تصرف پر قدرت، مہارت، ہوشیاری، دور بینی۔ الحَوَالِيّ و الحُوَّل و الحُوَّلِي: حیلہ باز، بہت حیلہ گر، تبدیلی امور سے آگاہ۔ اَحْوَل: زیادہ حیلہ باز (کہا جاتا ہے: هو احولُ منك و اَحْيَلُ مِنك: وہ تجھ سے زیادہ حیلہ باز ہے) زیادہ فریبی، زیادہ عیار کہا جاتا ہے۔ ما اَحْوَلَهُ و ما اَحْيَلَهُ: وہ کتنا فریبی اور عیار ہے۔ الحُوَلَة: بہت فریبی، بہت عیار۔ (کہا جاتا ہے، هذا رجلٌ حُوَلَة: یہ زبردست فریبی، زبردست عیار ہے)، ہوشیار آدمی ہے۔ الحَوِل: بڑا حیلہ ساز۔ الحائلة: حیلہ کہا جاتا ہے۔ مافیه حائلة: اس میں کوئی حیلہ نہیں۔ المَحَالَة جمع مَحَال و مَحَاوِل: ہوشیاری، مہارت تصرف کی قدرت۔ کہا جاتا ہے: لامحالة من الامر: ضروری امر یا شک وشبہ سے پاک امر۔

۴۔ حَالَ ـُ حَوْلاً و حُؤُولاً فی ظهر الدابة: جانور کی پیٹھ پر کود کر بیٹھنا۔ کہا جاتا ہے۔ اَحَالَ علیه بالسوط یضربه: وہ کوڑے مارنے کے لئے اس کی طرف سمٹا۔ اِحْوَالَّتِ الارضُ: زمین کا سر سبز اور ہری بھری ہونا۔ حالُ متنِ الفرس: گھوڑے کی پیٹھ کا وسطی حصہ۔ المَحَالة جمع مَحَال و مَحَاوِل: پیٹھ کا درمیان، ریڑھ۔

۵۔ حَالَ ـُ حَوْلاً و حُؤُولاً الشخصُ: متحرک ہونا۔ حَاوَلَ مُحَاوَلَةً و حِوَالاً البصر: گھور کر دیکھنا۔ اِحْتَوَلَ هُ القومُ: لوگوں کا کسی کو گھیر لینا۔ اِسْتَحَال اِسْتِحَالَةً فلانٌ الشیءَ: کسی طرف دیکھ کر پتہ لگانا کہ وہ حرکت کرتی ہے یا نہیں۔ عِلمُ الحِيل (حی): قوت وحرکت مشینری کا علم، مکینکس Mechanics۔

۶۔ حَالَ ـُ حَوْلاً و حُؤُولاً و حَيْلُولَةً بینهما: کے درمیان حائل ہونا صفت: حائل جمع حُوْل و حُوَّل و حِيَال و حَوَائِل، الحِوَال: دو چیزوں کے درمیان حائل ہونے والی چیز۔

۷۔ حَوِلَ ـَ حَوَلاً ت عینهُ: بھینگی آنکھ والا ہونا صفت: اَحْوَل مونث: حَوْلاء جمع حُوْل اَحَالَ العینَ: آنکھ کو بھینگی کرنا۔ اِحْوَلَّ ت عینُه: کی آنکھ بھینگی ہونا۔ الحَوَل (طب): بھینگا پن۔ الحَوِل: بھینگا۔

۸۔ حَوَّل الشیءَ: کو محال بنانا۔ اَحَالَ الرجلُ: محال بات کہنا۔ محال کام کرنا۔ اِسْتَحَالَ اِسْتِحَالَةً: محال ہونا، ناممکن ہونا۔ المُحَال: محال، غیر ممکن۔ المِحْوَال: بہت محال باتیں کہنے والا۔ المُسْتَحِيل من الكلام: محال، لغو باطل کلام۔

۹۔ الحَال جمع اَحْوَال و اَحْوِلَة: گرم راکھ سیاہ مٹی۔ حَوْل و حَوْلَی و حوال و حَوَالی الشیءِ او الشخصِ: چیز یا شخص کا ارد گرد، کہا جاتا ہے: قَعَدَ حَوْلَهُ و حَوْلَيْهِ و حَوَالَهُ و حَوَالَيْهِ: وہ اس کے ارد گرد بیٹھا۔ حِيَالُ الشیءِ: چیز کے سامنے بامقابل۔ کہا جاتا ہے: قَعَدَ حِيَالَهُ و بِحِيَالِه: وہ اس کے سامنے یا مقابل بیٹھا۔ اعطی كُلاً علی حِيالِه: اس نے ہر ایک کو علیحدہ علیحدہ دیا۔ الحُوَلَة: امر منکر۔ المُحَال: سراسر فساد کی بات، باطل، المُحِيل من النساء: لڑکی کے بعد لڑکا یا لڑکے کے بعد لڑکی جننے والی عورت۔ المُسْتَحِيل: لغو باطل کلام، بھرا ہوا۔

۱۰۔ الحَوْلَقَة: حوقلة کی طرح۔ "لاحول ولا قوة الا باللّٰه: اللہ تعالیٰ کی مشیت کے بغیر نہ حرکت ہے نہ قوت" کہنا۔

(ح) حَالَ ـُ حَوْلاً و حِيَلاً: بدلنا، تبدیل ہونا، کایا پلٹنا، قلب ماہیت ہونا۔ — الی / ہ: میں منتقل ہونا تبدیل ہونا، بڑھ کر کچھ ہو جانا، بدل کر کچھ ہو جانا، الی: کچھ ہو جانا، — عن: سے ہٹنا، تجاوز کرنا، منحرف ہونا، بچنا، بچ نکلنا، کو ٹال جانا، کا سامنا کرنے میں ناکام ہونا۔ —: (وقت کا) گزرنا۔ — حَيْلُولَةً دون: کو نہ ہونے دینا۔ — بین: کے درمیان میں آنا، کے درمیان آنا، حائل ہونا۔ حَالَ عن عَهْدِ: کسی معاہدہ سے پیچھے ہٹنا حَالَ بین فلان و بین الامر: کسی بات کو کسی کے لئے ناقابل رسائی بنانا، ناممکن بنانا، تک کسی کا راستہ روکنا، کو سے روکنا، کو کوئی چیز نہ دینا۔ حَالَ بین نفسه و بین الاشفاق: رحم، ترس سے متاثر نہ ہونا، اپنے آپ کو کسی ہمدردی سے روکنا۔ حَوَّلَ ہ الی / ہ ہ: کو میں تبدیل کرنا، —ہ: کو منتقل کرنا، دوسری جگہ لگانا، تبدیل کرنا (حسابی طور پر) بجلی کا بٹن دبانا، برقی رو بدلنا، —ہ الی (روپیہ وغیرہ) کو ڈاک کے ذریعے کسی کو بھیجنا، کو تک پہنچانا، کی چیز کو کسی کو دینا۔ —ہ: ریل کے ڈبہ کو ایک لائن سے دوسری لائن پر لیجانا، شفٹ کرانا، لائن بدلنا۔ —ہ الی: کسی چیز کو کسی کو بھیجنا یا اس کے پتہ پر ارسال کرنا —ہ: ہنڈی، پرونوٹ کی نشست پر دستخط کرنا۔ ہ الی: کو کسی طرف موڑنا، کا کی طرف رخ کرنا۔ —نظرةً: کی طرف اچٹتی ہوئی نظر ڈالنا۔ —ہ/ہ عن: کو سے موڑنا، پھیرنا، کا سے خیال ہٹانا، کی توجہ سے ہٹانا، کو سے روکنا۔ — بصرهُ عن: کو اپنی آنکھوں سے ہٹانا، پھیرنا، —ہ: برقی رو بند کرنا۔ حَوَّلَ الدَّفَّةَ: چپو، کشتی یا جہاز کا پہیہ موڑنا، راستہ بدلنا۔ حَاوَلَ ہ و أن: کو آزمانا، آزما کر دیکھنا، کی کوشش کرنا، کو کرنے کوشش کرنا۔ —ان: کو کرنے کی کوشش کرنا۔ —ہ: کو چالاکی سے حاصل کرنے کی کوشش کرنا۔ —: حیلوں بہانوں سے دھوکا دینا، معذرتیں کرنا، ذمہ داری سے بچنا، پہلو بچانا، دغا کرنا، فریب کرنا ٹال مٹول کرنا، ٹالنا۔ اَحَالَ ہ ہ/ہ الی: کو سے بدلنا، کو ایک حالت سے دوسری میں بدلنا، کو میں تبدیل کرنا، کو عمل میں لانا۔ —ہ: کو منتقل کرنا۔ —ہ اِلی/ علی: کو کے پاس بھیجنا، ارسال کرنا، کو کے سپرد کرنا۔ —ہ/ہ علی: کو کے حوالے کرنا۔ —ہ علی: کو اوپر یا آگے کسی کے پاس بھیجنا۔ —ہ الی: کو کے سپرد کرنا، کے پاس بھیجنا، —ہ علی: (قرض) کسی کو منتقل کرنا، تفویض کرنا، سونپنا۔ اُحِيلَ علی (الی) المعاش و اُحِيلَ الی التقاعد: پنشن پر چلا جانا۔ تَحَوَّلَ: تبدیل ہونا بدلنا۔ —الی: میں بدل جانا، تبدیل ہو جانا، کچھ ہو جانا، بن جانا۔ —عن/من الی: سے کی حالت میں تبدیل ہو جانا، — من الی: سے میں تبدیل ہونا، سے بڑھ کر کچھ ہو جانا، سے نشو ونما پا کر میں ارتقا پذیر ہونا۔ —: پیچھے ہٹنا، دور ہونا، ترک کر دینا۔ — الی: رہائش گاہ میں منتقل ہو جانا۔ —: سے ہٹ جانا کو چھوڑ بھاگنا سے انحراف کرنا، تجاوز کرنا، ہٹنا۔ عن الطریق: راستہ سے انحراف کرنا، تجاوز کرنا، ہٹ جانا، راستہ سے انحراف کرنا، تجاوز کرنا، ہٹ جانا، راستہ بھٹک جانا، — عن: کو چھوڑ دینا، سے دستبردار ہونا، کو ترک کرنا، سے دستکش ہونا، کی ذمہ داری سے انکار کرنا، سے بےتعلقی یا لاعلمی ظاہر کرنا۔ —: عیاری مکاری کرنا۔ تَحَوَّلَ كُلَّ حِيلَةٍ: ہر سمجھنے والے فریب سے کام لینا، تَحَيَّلَ: فریب کاری کرنا۔ — الی: کے مقصد کے لئے یا کے حصول کے طریقے اور ذریعے بغور سوچنا، تَحَاوَلَ علی: کچھ کرنے کی کوشش کرنا، بحث کرنا، سخت جدوجہد کرنا۔ تحايَلَ و

اِحْتَالَ علی: کے خلاف عیارانہ ذرائع استعمال کرنا، فریب اور مکر سے کام لینا، داؤں اور چالیں استعمال کرنا، کو دھوکا دینا، فریب دینا،-ہ/ہ علی: کو کے حوالے کرنا،-ہ علی: کو اوپر یا آگے کسی کے پاس بھیجنا،-ہ علی (فرض) کسی کو منتقل کرنا، تفویض کرنا، سونپنا۔ تَحَوَّلَ: تبدیل ہونا بدلنا۔-الی: میں بدل جانا، تبدیل ہو جانا۔-عن/من الی: سے کی حالت میں تبدیل ہو جانا،-من الی: سے میں تبدیل ہونا، سے بڑھ کر کچھ ہو جانا، سے نشوونمایاں کر میں ارتقا پذیر ہونا۔-: پیچھے ہٹنا، دور ہونا، ترک کر دینا،- الی: رہائش گاہ میں منتقل ہو جانا،- سے ہٹ جانا، کو چھوڑ بھاگنا، سے انحراف کرنا، تجاوز کرنا رخ ہٹنا۔ - عن الطریق: راستہ سے انحراف کرنا، تجاوز کرنا، ہٹ جانا، راستہ بھٹک جانا،-عن: کو چھوڑ دینا، سے دستبردار ہونا، کو ترک کرنا، سے دستکش ہونا، کی ذمہ داری سے انکار کرنا، سے بے تعلقی یا لاعلمی ظاہر کرنا،-: عیاری مکاری کرنا۔الی: کے مقاصد کے لئے یا کے حصول کے لئے طریقے اور ذریعے بغور سوچنا۔تَحَاوَلَ علی: کو کچھ کرنے کی کوشش کرنا، محنت کرنا، سخت جدوجہد کرنا۔تَحایل و اِحْتَالَ علی: کے خلاف عیارانہ ذرائع استعمال کرنا، فریب اور مکر سے کام لینا، داؤں اور چالیں استعمال کرنا، فریب اور مکر سے کام لینا، داؤں اور چالیں استعمال کرنا، کو دھوکا دینا، فریب دینا، جل دینا، ٹھگ لینا، سے زیادہ چالاک نکلنا، سے زیادہ چالاک ہونے کی وجہ سے فائدے حاصل کرنا، فریب سے کچھ حاصل کرنے یا کرنے کی کوشش میں لگا رہنا۔اِحْتَالَ: (اپنے وسائل پہ) کام کرنا یا کوشش کرنا، اپنے طور پر کوششیں کرنا۔اِحْوَلَّ: بھینگا ہونا۔اِسْتَحَالَ اِلی: میں تبدیل ہونا، بدلنا جانا۔-الی: نئی یا مختلف چیز میں بدل جانا۔- الی: نئی یا مختلف چیز میں بدل جانا،- علی: کے لئے ناممکن ہونا، لغو ہونا، ناقابل یقین ہونا لچر ہونا، بے سروپا ہونا بعید از قیاس ہونا، بے تکا ہونا، مضحکہ خیز ہونا حال (مذکر و مونث) جمع اَحْوَال: حالت، صورت حال، وضع، مقام، درجہ، حیثیت، صورت، حال، حالات، واقعہ، حقیقت، امر واقع، واقعیت، حال (مستقبل کے مقابلہ میں) حال (واقعاتی یا تفصیلی اظہار یا جزو جملہ (گرامر) (جمع): حالات، معاملات، واقعات، حالَ: کے دوران، کے فوراً بعد، کی صورت میں، حالاً: فوراً، ابھی تھوڑی دیر میں بلا تاخیر، اب، اس وقت، دراصل، درحقیقت، فی الواقع فی الحال اور للحال: فوراً، فی الفور، وہیں، اسی وقت، اس دم۔عَلَی کُلِّ حالٍ اور عَلَی اَیِّ حالٍ بہرکیف، بہرصورت، بہرحال، بہرصورت یَبْقَی عَلَی حالِہِ: یہ غیر متبدل رہتا ہے، جیسا کہ ہے فی حال من الأحْوَال: ایک یا دوسری صورت میں، کسی نہ کسی طرح، اگر موقع ہو، کسی طرح، (حرف نفی کے بعد) کسی صورت بھی نہیں، ہرگز نہیں، کسی طرح سے بھی نہیں، قطعاً نہیں، کسی بات میں بھی نہیں۔بِأَیِّ حال، بحال، علی حال: (نفی کے بعد) کسی صورت بھی نہیں، ہرگز نہیں، کسی طرح سے بھی نہیں، قطعاً نہیں کسی بات میں بھی نہیں۔کَذٰلِکَ الحالُ فی: یہی حال کا بھی ہے۔کَمَاهُوَ الحالُ فی ...... جیسا کہ کا حال ہے۔کَیْفَ حالُکَ: تمہارا کیا حال ہے؟ تم کیسے ہو؟ شیء بِحالِہ: کوئی چیز بذاتہ، بنفسہ، بجائے خود، ایک علیحدہ الگ، جدا یا مستقل چیز۔الأحْوَالُ الجَوِّیَّة: موسمی حالات۔محاکم الاحوال الشخصیة: زندگی پر اثر انداز ہونے والے اعداد و شمار کے متعلق عدالتیں، قانون (نظام) الاحوال الشخصیة: شخصی قانون صاحِبُ الحال: ذوالحال (گرامر کی اصطلاح)۔عَرْضُ حال: درخواست، محضر، محضر نامہ حالَمَا: جونہی، جونہی کہ، جیسے ہی حالَةَ جمع حالات: حالت، صورت حال (ممکن، حقیقی) صورت، واقعہ، حالَةَ: کے دوران، حالَةَ اَن: حالانکہ، ہر گاہ۔ والحالةُ هذه: ان حالات میں، ایسی صورت میں، جیسا کہ معاملات ہیں۔فی حالةِ: کی صورت میں، فی حالةِ غِیابِهِ: اس کی غیر حاضری کی صورت میں۔فی حالةِ الوفاة: موت کی صورت میں۔ فی هذه الحالة: اس صورت میں۔لِحالةِ أن: کی صورت میں فی حالة ما اذا: اگر۔ کماهی الحالة فی: کی صورت میں۔ حالة اجتماعیة: ازدواجی یا متاہل زادگی کی حیثیت۔الحالات الجَوِّیَّة: موسمی حالات۔حالة الخطر: ہنگامی صورت میں موجود شخص یا چیز، خطرہ کی صورت، الحالة الراهنة: حالت موجودہ موجودہ حالت۔حالةُ الطوارئ: ہنگامی صورت۔ فی حالة التلبس: ارتکاب جرم کرتے ہوئے۔الحالة المدنیة: شہری حیثیت، قانونی حیثیت، قانونی حیثیت۔سوء الحالة: ناگوار صورت حال، خطرناک صورت برا حال، بری حالت۔حالِی: موجودہ، تازہ حالیہ، حقیقی، عارضی، ناپائدار، فوری۔حالِیًّا: اس وقت، دراصل، فی الواقع، درحقیقت، صورة حالیة: سرسری تصویر، سرسری فوٹو۔حالِیہ: حقیقت، واقعیت، امر واقع۔موجودہ وقت کی دلچسپی، بروقتی۔ حَوْل جمع اَحْوَال: قوت، طاقت۔لاحول له ولا حیلة: وہ مکمل طور پر بے بس ہے وہ کچھ نہیں کر سکتا، اس کے وسائل ختم ہو چکے ہیں۔حَوْلَ: تغیر، تبدیلی جگہ کی تبدیلی۔لایبتغون عنه حِوَلًا: وہ اسے اور طرح نہیں چاہتے، وہ اسی کو مانگتے ہیں۔ حَوْلَ: کے بارے میں، کے گرد، کے گرداگرد، کے چاروں طرف، کے قریب، لگ بھگ، کوئی، تقریباً، (تعداد، مقدار کے بعد آتا ہے)۔ م حوله: کے ارد گرد، کے قریب، من حَوْلَیْهِما: ان دو کے اردگرد، قریب ان کے گرد و نواح سے، ان کے گرد و پیش سے۔حَوْلِی: عارضی، عبوری، مُؤَقَّت، ایک سال عمر کا (جانور) یکسالہ، نوجوان جانور، برہ، بھیڑ کا بچہ۔ حَوْلِیَات: وقائع، تاریخ، سالنامہ۔حَیل: طاقت، قوت، کس بل، دم خم، جان۔ علی حَیْلِهِ: سیدھا (کھڑا ہوا) لاقوة ولاحَیْلَ مکمل طور پہ بے بس، مفلوج۔حِیلَة جمع حِیَل: تدبیر، ترکیب، استادی، ہنر، حیلہ، چالبازی، چال، داؤں، حیلہ بہانہ، ٹالنے کی ترکیب، فریب، مکر، دھوکا، منصوبہ، تجویز، ٹال مٹول، گول مول بات (حکمت عملی، مصلحت، مقصد حاصل کرنے کا ذریعہ، عارضی بندوبست، داؤ پیچ، بچنے کا طریق عمل، قانونی چال۔ماالحیلة ؟ کیا کیا جائے۔ لاحیلة لی فی: میرا ایسا کرنے کا کوئی امکان نہیں، میں ایسا کرنے کی پوزیشن میں نہیں ہوں۔مابیدی حیلة: میں کچھ نہیں کر سکتا، میں کہیں نہیں پہنچ سکتا۔لم یجد حیلةً اِلّا: وہ سوائے اس کے کچھ نہیں کر سکا، اس کے پاس اس کے سوا کوئی چارہ نہیں تھا۔ اَعْیَتْهُ الحیلةُ: اس کی سمجھ میں نہ آیا کہ کیا کرے، کہے وغیرہ، بدحواس ہو جانا۔حِیَلِیّ: فریبی، چالباز، عیار، مکار، چلتا پرزہ، کائیاں، چالاک، حیلہ باز، روباہ صفت۔اَحْیَل: زیادہ فریبی، زیادہ عیار، زیادہ مکار، زیادہ چالباز۔حَوَل: بھینگا پن۔اَحْوَل مونث حَوْلاء جمع حُول: بھینگا۔حُؤُول: تبدیلی، کایا پلٹ، قلب ماہیت، استحالہ،- دونَ: کی احتیاطی تدبیر۔حِوَل: ملک رکاوٹ، پردہ، اوٹ، آڑ

حِیَالَ: کے پیش نظر، کے بارے میں، جہاں تک اسکا تعلق ہے، کے سامنے، کے بالمقابل۔ حَوَالَة جمع حَوَالات: تفویض، حقوق حوالے کرنا، سپرد کیا ہوا حق، ہنڈی، پرونوٹ، چیک، ڈرافٹ۔ حوالة البرید، حوالة بریدیة منی آرڈر، حوالة سَفَر: مسافر یا سیاح کا چیک۔ (traveler's check) حَوَالَی: کے اردگرد، قریب، لگ بھگ، تقریباً، کچھ (تعداد، مقدار کے بعد) حَیلُولَة: جدائی، علیحدگی فراق، مداخلت، خلل اندازی، خلل، رکاوٹ، انتشار۔ -دونَ: کی احتیاط، احتیاطی تدبیر۔ لامَحالَ و لا مَحَالَة: انتہائی طور پر یقیناً، وثوق سے، مطلقاً، واقعی۔ لامحالَة منه: یہ اٹل ہے، ناگزیر ہے، ہوکر رہنے والا ہے، اس کے بارے میں کوئی شک نہیں۔ تَحْوِیل الی: میں تبدیلی، تبدیلی، تغیر و تبدل، ترمیم، منتقلی، ادل بدل، الٹ پلٹ، منسوخی، استرداد، تقدیم، تاخیر، بگاڑ، قائم مقامی، برطرفی معزولی، بے دخلی، منتقلی، تفویض، سپردگی، انتقال نامہ، (کرنسی وغیرہ کی) تبدیلی، تغیر، تبادلہ حصص، (برقی رو کی) تبدیلی، انتقال (مالیات)۔ تحویل الدَّین: ترسیل زر، کسی اور جگہ بھیجا جانے والا روپیہ، منتقلی زر، بھیجنا، ارسال کرنا، ہنڈی پرونوٹ، ڈرافٹ (تجارت) چیک، تصدیق ظہری، پشت پر فروخت کی تحریر، فرد حساب یا چیک کی پشت کی تحریر سامان کی وصولی پر اس کی قیمت کی ادائیگی کا نظام (cash on delivery)۔ قابلیة العُمْلَة للتحویل الی العملات الاجنبیة: کرنسی کی تبدیلی کی صلاحیت۔ تَحْوِیلة جمع تَحَاوِیل: شاخ، چھوٹی شاخ، بغلی پٹری، سائڈنگ، بغلی نہر قینچی (ریلوے کا کانٹے بدلنے کی)۔ مُحَاوَلَة جمع مُحَاوَلات: کوشش، جدوجہد، مصلحتوں سے رجوع، حکمت عملی، نئی ترکیب، ٹال مٹول، گول مول بات یا داؤ پیچ، چالیں، گول مول جواب دینا، حیلے بہانے کرنا۔ مُحَاوَلَةٌ عَلَی حیاتِهِ: کو قتل کرنے کی کوشش، پر قاتلانہ حملہ۔ اِحالَة: منتقلی، تفویض، پہنچانا، لیجانا، انتقال، ترسیل، ترسیل زر۔ الی/علی: کی طرف بھیجنا، کے حوالے کرنا سپرد کرنا، روانہ کرنا، پہنچانا، ارسال کرنا۔ ارسال، ترسیل، منتقلی (تجارت)، تفویض، حوالگی سپردگی، بیہودگی، لغویت۔ بالاحالة عَلی: کے متعلق، قاضی الاحالة: سماعت کرنے والا مجسٹریٹ۔ احالة الی (علی) المعاش اور احالة الی التقاعد: پنشن پر بھیجنا۔ تَحَوُّل: تبدیلی، تبدیلیء صورت یا ہیئت، ایک قسم کی مقدار کی دوسری رقم میں تبدیلی، ٹھوس چیز کا سیال اور سیال کا گیس بن جانا۔ قلب ماہیت، انقلاب، ایک چیز کا دوسری میں تبدیل ہو جانا، اچانک تبدیلی، ناگہاں موڑ، الٹ پلٹ، تغیر۔ — عن: سے انحراف، تجاوز، دستبرداری نقطة التحول: نقطہء عروج، نقطہء تغیر، نقطہ، انقلاب، مڑنے کی جگہ۔ تَحَیُّل: چالوں کا استعمال، دھوکا، فریب، دغا۔ تَحَایُل و اِحتِیال: چالوں کا استعمال، دھوکا، فریب، دغا، حکمت، عیاری، ہوشیاری، چالاکی، مکاری، استادی، کینہ، بغض، عناد، دغا بازی، بے وفائی، غداری، فریب دہی، جل، دھوکا بازی۔ تَحایُلِی واحتیالی: مکار، فریبی، دغاباز دھوکے کا، فریب کا۔ اِفلاس احتیالی: دھوکے کا دیوالیہ پن، دیوالہ۔ اِستِحالَة: تبدیلی، تبدیلی صورت یا ماہیت، قلب ماہیت، انقلاب، موڑ، عبور، گزر تغیر، عشائے ربانی میں روٹی اور شراب کا گوشت اور خون بن جانا (مسیحیت میں)، عدم امکان امر محال، ناممکن ہونا، بعید از فہم و ادراک ہونا، لغویت، بیہودگی، نامعقولیت، خلاف فطرتی۔ حائِل جمع حَوَائِل دون: کے راستہ میں رکاوٹ۔ -: آڑ، ناکہ، پردہ، تہ، ہونے والا پردہ جمع حُوَّل: غیر مستقل، بے ثبات، تغیر پذیر، بدل دینے کے قابل، بدلنے والا، گھٹنے بڑھنے والا، اکثر بدلتا رہنے والا، کمزور، ناتوان، سست کاہل، زرد رو، بے نور، پھیکا، بے رونق، ماند پڑا ہوا۔ مُحَوِّل جمع مُحَوِّلات: ٹرانسفارمر (بجلی کا)، تصدیق کنندہ مُحَوَّل علیه: مال کی وصولی پہ ادائیگی۔ (Cash on delivery)۔ مُحَوَّل به: جو مال کی وصولی پر لیا گیا ہو۔ مُحِیل: منتقل کرنے والا، تفویض کنندہ۔ مُحَال: ناقابل یقین، ناقابل تصور، بعید از قیاس، ناممکن، محال، لغو، بیہودہ، ناقابل حصول۔ مُتَحَوِّل: قابل تبدیل، تبدیل ہونے والا تغیر پذیر، متلون۔ الاعیاد المتحولة: متحرک جشن۔ مُحْتَال: ہوشیار، چالاک، عیار، چلتا پرزہ، فریبی، مکار، حیلہ گر، دغاباز، دھوکے باز جعلساز، ٹھگ، چالباز، پاکھنڈی، بہروپیا، بدمعاش، لچا، شہدا، غنڈہ، بدذات، منتظم، کارکن، مختار۔ مُحْتَال علیه: تفویض کردہ دعوی کا قرضدار، جس کے نام ملکیت منتقل کی جائے۔ مُسْتَحِیل: ناممکن، لغو، بیہودہ، نامعقول، خلاف فطرت۔ مُسْتَحِیلات: ناممکن چیزیں، باتیں، عدم امکانات، بیہودگیاں، لغویات، خرافات۔

حام: ۱۔ حَامَ ـُ حَوْمًا و حَوَمانًا علی الشیءِ و حولَهُ: کے اردگرد پھرنا۔ حولَ غَرَضِهِ و علیه: اپنی غرض طلب کرنا۔ حَوَّمَ فی الامر: کام میں لگا رہنا۔ الحُوم: سر کو چکرانے والی شراب۔ حَوْمَةُ جمع حوماتُ القتال: جنگ کا شدید مقام۔ — البحرِ، الرمل وغیر ذلك: سمندر یا ریت وغیرہ کا بڑا حصہ۔ الموتِ: موت کا حملہ۔

۲۔ حَامَ ـُ حَوْمًا و حَوَمانًا الرجلُ: پیاسا ہونا صفت: حائِم جمع حُوَّم مونث حائِمة جمع حَوَائِم و حُوَّم۔

۳۔ حَوْمَلَ حَوْمَلَةً: پانی اٹھانا۔ الحَوْمَل: سیاہ بادل، صاف سیلاب۔

۞ حَامَ ـُ حَوْمًا و حَوَمانًا: ہوا میں چکر کاٹنا، منڈلانا منڈلاتے رہنا، پرواز کرنا (پرندے یا ہوائی جہاز کا)۔ حولَ و علی: کے گرد منڈلانا، اڑنا، کے سر پر سوار رہنا، حامَتِ الشُّبْهَةُ ضِدَّه: شبہ اس پر پڑا، وہ مشتبہ ہو گیا۔ حَوَّمَ: ہوا میں چکر کاٹنا، چکروں میں منڈلانا، پھرنا، گھومنا گردش میں آنا، (کے سر یا دماغ میں خیالات اور تصویروں کا) چکر کھانا، گھومنا۔ — فی: (کتاب میں) ادھر ادھر سے پڑھنا، (کتاب) کے متفرق حصے پڑھنا۔ حَوْمَة جمع حَوْمات: لڑائی کا ہنگامہ، غل غپاڑے کا سب سے زیادہ ہنگامے والا حصہ، بڑا حصہ، جسم کا اصل حصہ، بیشتر حصہ، (نہر کا) ایک حصہ، محلّہ۔

حون: تَحَوَّنَ الرجلُ: ذلیل ہونا، ہلاک ہونا۔

حوی: حَوِیَ ـَ حَوًی و اِحْوَوَی اِحْوِواءً و اِحْوَاوَی اِحْوِیواءً: سبزی مائل سیاہ یا سیاہی مائل سرخ ہونا صفت: اَحْوَی مونث حَوَّاء جمع حُوّ۔ الحُوَّة: سبزی مائل سیاہی یا سیاہی مائل سرخی۔

حَوَی: ۱۔ حَوَی ـِ حَوَایَةً و حَیًّا الشیءَ: کو جمع کرنا۔ حَوَّی تَحْوِیَةً ہ: پر قبضہ کرنا۔ تَحَوَّی الشیءَ: پر قبضہ کرنا۔ احْتَوَی اِحْتِواءً الشیءَ و علیه: کو جمع کرنا۔ الحَاوِی مونث حَاوِیَة جمع حَاوِیَات و حَوَاوٍ (فا)۔ الحَوِیّ: استحقاق کے بعد مالک ہونے والا۔ الحَوِیَّة جمع حَوَایَا: الحَوِیّ کا مونث۔

۲۔ حَوَی ـِ حَوَایَةً و حَیًّا الشیءَ: کو جمع کرنا۔ تَحَوَّی: سکڑنا، گول ہونا۔ الحَوِیّ: چھوٹا تالاب، حوض۔ الحَوِیَّة جمع حَوَایَا: انتڑی، چھوٹا حوض۔

گھاس بھوسہ بھری ہوئی گدی جو اونٹوں کے کوہان کے اردگرد ڈالتے ہیں۔ اس سے یہ مثل مشہور ہے: المنایا علی الحَوَایا: یہ اس شخص کے بارے میں ہے جو خود اپنی موت کی کوشش کرے۔ الحِوَاء جمع اَحْوِیَة: پاس پاس واقع گھروں کا مجموعہ۔ الحَوَاء و الحَوَاة: آواز۔ الحاوِیاء جمع حَاوِیَانَات و حَوَاوٍ: انتڑی۔

۳۔ تَحَوَّتِ الحَیَّةُ: سانپ کا کنڈلی مارنا۔ الحَاوِی مونث حاویة جمع حاویات و حَوَاوٍ: سانپ پر منتر پڑھنے والا۔ الحَوَّاء: سانپوں کو جمع کرنے والا۔

(○) حَوَی ـِ حَوَایةً و حَیّاً ہ: کو اکٹھا کرنا، جمع کرنا، متحد کرنا، کو محصور کر لینا، کے گرد حلقہ ڈالنا، کو آغوش لینا، گلے لگانا، پر مشتمل ہونا، کو شامل ہونا، پر محیط ہونا، کا مالک ہونا، کو رکھنا، پر قابض ہونا، ایک ہاتھ کی انگلیاں دوسرے ہاتھ میں ڈالنا۔ تَحَوَّی: کنڈلی مار کر بیٹھنا، چرمڑ ہو جانا، چڑمرانا، سمٹ سمٹا کر بیٹھنا۔ احتوی ہ/علی: کے گرد حلقہ ڈالنا، کو گلے لگانا، پر مشتمل ہونا، کو رکھنا، ملفوف کرنا، پر قابض ہونا، کا مالک ہونا۔ حَوِیَّة: بل کھاتے ہوئے ہونا، مفتول ہونا کنڈلی، کنڈل، بل، پیچ، کھونگھ، برقی تار کا لچھا، خم، حلقہ دار بال، گھنگھر یا چھلا۔ جمع حَوَایَا: انتڑیاں، آنتیں، احشا کسی شئے کے اندرونی حصے۔ حَوَایَة جمع حَوَایَات: گول گدی جو سر یا پیٹھ پر بوجھ کو سہارا دیتی ہے۔ حاوٍ جمع حُوَاة: سپیرا، مداری، شعبدہ باز، جادوگر، مُحْتَوِیات: مشمولات، مُحْتَوِیَاتُ النفوس: باطنی، پوشیدہ خیالات، دل کے راز۔

حیثُ: ظرف مکان مبنی برضمہ بمعنی: کہاں کجا، چونکہ: کہا جاتا ہے: مِن هذه الحَیثیة: اس وجہ سے، اس اعتبار سے حیثُ: زمانہ کے لئے بھی آتا ہے۔

(○) حیث: جہاں (جگہ اور سمت)، جس جگہ، جہاں کہیں، چونکہ، کیونکہ، حالانکہ۔ حیثُ: کیونکہ، چونکہ، حیثُ کَانَ: جہاں کہیں بھی ہو، بہرصورت، بہرحال۔ الی حیثُ: جہاں (طرف) کہاں، اس جگہ جہاں۔ مِن حیثُ: جہاں سے، کہاں سے، جہاں، حالانکہ، ہرگاہ، جہاں تک اس کا تعلق ہے، کے بارے میں، کے متعلق، کے پیش نظر، کی وجہ سے، کے باعث۔ مِن حیثُ الثقافة: تعلیم کے بارے میں، جہاں تک تعلیم کا تعلق ہے۔ من حیثُ یدری و لا یدری: وہ اسے جانتا ہو یا نہ جانتا ہو، جان بوجھ کر یا بے علمی میں۔ من حیثُ لا: کو کرتے، کہتے (وغیرہ) بغیر من حیثُ هو: اسی حیثیت سے، بذاته، بنفسه، بجائے خود۔ العالَم من حیثُ هو: دنیا بجائے خود دنیا اسی حیثیت سے۔ من حیثُ ان: چونکہ، اس حقیقت کے پیش نظر کہ، تاکہ، جیسا کہ کانت من البرائة بحیثیت لاتری: وہ اتنی بھولی یا معصوم تھی کہ دیکھ نہ سکی۔ بحیثُ لا: بشرطیکہ...... نہ...... بحیثُ ان: اسی طرح کہ، تاکہ۔ حَیْثُما: جہاں بھی، کہیں بھی، جہاں کہیں، کہیں بھی حیثما اتفق: کہیں بھی، جہاں بھی یہ تھا یا ہو، اتفاقاً، اتفاق سے، یونہی، بے سوچے سمجھے۔ حیثیة جمع حیثیات: نقطہ نگاہ نقطہ نظر، زاویہ نگاہ، زاویہ نظر، رسائی، پہلو، احترام، لحاظ، مروت، پاس اونچی سماجی حیثیت، عظمت (جمع) قانونی وجوہات جن پر فیصلہ مبنی ہوتا ہے، رائے۔ ذوو الحیثیات (البارزة) یا اصحاب الحیثیات، اصحاب الحیثیة: اونچی سماجی حیثیت کے لوگ، ممتاز لوگ۔ من الحیثیة الحیوانیة: حیوانیاتی نقطہ نظر سے۔

الحِیثیُون: حتی لوگ (the hitties)۔

حیجاج: حَاجَ ـِ حَیجاً: محتاج ہونا۔ اَحَاجَ و اُحْیِجَ المکانُ: جگہ کا کانٹے اگانا۔ الحَاج (ن): کانٹے، یا ترش پودے۔

حاد: ۱۔ حَادَ ـِ حَیْداً و حَیَدَاناً و مَحِیْداً و حَیْدَةً و حُیُوداً و حَیْدُودَةً عن الطریق: راستے سے ہٹنا الگ ہونا۔ حَیَّدَہُ: کو ایک طرف کر دینا۔ ـ السیرَ: تسمہ میں گرہ لگانا، حَایَدَ مُحَایَدَةً و حِیاداً ہ: سے ایک جانب ہونا، علیحدہ ہونا۔ الحَیْدُ جمع حُیُود و حِیَد و اَحْیَاد: چیز کا اٹھا ہوا اور ابھرا ہوا حصہ۔ پہاڑ کا باہر کو نکلا ہوا کنارہ۔ ـو الحَیْدَة: پہاڑی بکرے کے سینگ کی گرہ۔ المَحِید: راستہ سے الگ ہونے کی جگہ۔ الحَیْدَی: متکبرانہ چال الحَیدان: وہ کنکر، پتھر جو جانور کے چلنے سے اڑتے ہیں۔

۲۔ الحَید و الحِید: مثل، نظیر۔

(○) حَادَ ـِ حَیْداً و حُیُوداً و حَیَدَاناً و مَحِیْداً عن: سے منحرف ہونا، تجاوز کرنا، انحراف کرنا، باز رہنا، کو ترک کر دینا، چھوڑ دینا، چھوڑ بیٹھنا، حَادَبه عن: کو سے باز رہنے کو کہنا، کو سے دور کرنا۔ ـ الی/نحو: کی طرف مائل ہونا، کی طرف میلان ہونا، رخ ہونا، باہم مل جانا۔ حَیَّدَ ہ: کو ایک طرف رکھنا، حَایَدَہ / ہ: سے دور رہنا علیحدہ اور جدا رہنا، سے پہلو تہی کرنا، پہلو بچانا، بچنا، کنی کترانا، احتراز یا گریز کرنا، حذر کرنا۔ اِنحَادَ عن: سے منحرف ہونا، انحراف کرنا، ہٹ جانا۔ حَید و حَیَدان: انحراف، تجاوز، ایک طرف ہونا، دور ہونا۔ حِیْدَة (راستے) سے ہٹنا غیر جانبداری، عَلَی حَیْدَة: ایک طرف، ایک جانب، جدا، علیحدہ، الگ۔ مَحِیْد عن: سے احتراز، گریز، کنارہ کشی۔ لامحید عنه: یہ ناگزیر ہے۔ حِیاد: غیر جانبداری۔ علی الحِیاد: غیر جانبدار حیاد عن الخط: (گاڑی وغیرہ کا) پٹڑی سے اتر جانا۔ حِیَادِی: غیر جانبدار۔ مُحَایَدَة: غیر جانبداری۔ حَائِد: غیر جانبدار۔ مُحَایِد: غیر جانبدار۔ المُحَایِدُون: غیر جانبدار (لوگ وغیرہ)۔

(○) حیدر آباد: حیدرآباد (ایک شہر کا نام)

حار: ۱۔ حَارَ ـَ حَیْراً و حَیَراً و حَیْرَةً و حَیَرَاناً الرجلُ: (کی) نظر کا چکا چوند ہونا، راستہ گم کر دینا۔ فی امره: اپنے معاملہ میں حیران ہونا، صفت: حیران مؤنث حَیْرَی جمع حَیَارَی و حُیَارَی۔ حَیَّرَہُ: کو حیرت میں ڈالنا۔ تَحَیَّرَ و اسْتَحَارَ: حیرت میں پڑنا۔ الحائِر جمع حُوْرَان و حِیْرَان: (فا)۔ المِحْیَار: بہت حیران المُسْتَحِیر صحرا کے عرض میں راستہ جس سے نکلنے کی جگہ کا پتہ نہ لگے۔ المُتَحَیِّرات: واحد مُتَحَیِّرَة (فک): سیارے۔

۲۔ حَارَ ـَ حَیْراً و حَیَراً و حَیَرَةً و حَیَرَاناً الماءُ: پانی کا بند ہونے سے چکر لگانا۔ تَحَیَّر الماء: بمعنی حار الماء ـ المکانُ بالماء: جگہ کا پانی سے بھر جانا۔ اِسْتَحَارَ السحابُ: بادل کا بے حرکت ہونا، کسی طرف نہ جانا۔ الحائِر جمع حُوْرَان و حِیرَان: پانی جمع ہونے کی جگہ، کنارے اٹھی ہوئی نشیبی زمین۔ الحَیر: باغ۔ الحَیَر و الحِیَر: بہت مال و اہل۔ کہا جاتا ہے: لا آتیه حِیَرَ دَهْرٍ: میں اس کے پاس کبھی نہیں آؤں گا۔ المَحَارَة: پانی جمع ہونے کی جگہ المُسْتَحِیر: بوجھل و بے حرکت بادل جس کو ہوا نہ چلائے۔

۳۔ استحارَ المکان و بالمکان: کسی جگہ کئی دن فروکش رہنا۔ الحَیْر: حفاظت، دفاع، جائے امن۔ الحارة: محلّہ۔

۴۔ المَحَارَة جمع مَحَار: سیپی۔ المحارتان (ع ا): سرین کے وہ دونوں گول سرے جن میں رانوں کے سرے گھومتے ہیں۔

(○) حَارَ ـَ حَیْرَةً، حَیْراً و حَیَرَاناً: بوکھلا جانا۔ ـ فی: میں بے بس ہونا یا ہو جانا، کے متعلق کچھ نہ جاننا، ـ: ہچکچانا، پس و پیش کرنا۔ ـبین، و بین: کے مابین انتخاب سے عاجز رہنا۔ حارَ فی امره: کے بارے

میں بوکھلانا چکرانا، پریشان ہونا، حواس باختہ ہونا، خوف زدہ ہونا، بدحواس ہونا، حَیَّرَہٗ: کو بوکھلا دینا، چکرا دینا، گمراہ کرنا، پریشان یا حواس باختہ کرنا، دم بخود کر دینا، گھبرا دینا، الجھانا، پریشان کرنا۔ تَحَیَّرَ: بوکھلا جانا، ـ فی: سے خوف زدہ ہو جانا، گھبرا جانا، ڈر جانا، متحیر ہونا، حیران و پریشان ہونا۔ ـ فی: کے بارے میں بدحواس ہو جانا۔ ـ بین: کے مابین بے یقینی سے پیش و پیش کرنا۔ تَحَیَّر فی امرہ: میں بوکھلا جانا، بدحواس ہو جانا، گھبرا جانا۔ اِستحار: بمعنی تَحَیَّر۔ حَیْر: باغیچہ جس کے گرد باڑہ لگائی گئی ہو، چار دیواری۔ حَیْرُ الحَیوان: جانوروں کا باغ، چڑیا گھر۔ حَیْرَۃ: بوکھلاہٹ، پریشانی، الجھن، الجھاؤ، حیرانی گھبراہٹ، بے بسی، لاچاری، بے بسی۔ فی حیرۃ: پریشان، گھبرایا ہوا، الجھن میں، بدحواس، بے بس، لاچار۔ حَیْران مونث حَیْرٰی جمع حَیارٰی: بوکھلایا ہوا پریشان، خوف زدہ، گھبرایا ہوا، حواس باختہ دم بخود، حیران، بدحواس، غیر یقینی، بے بس، لاچار، جھینپنے والی، شرمیلی (مسکراہٹ) الجھے ہوئے بے ربط بے جوڑ، بے ترتیب، بکھرے ہوئے (الفاظ وغیرہ) تَحَیُّر: بوکھلاٹ، پریشانی، الجھن، الجھاؤ حیرانی، گھبراہٹ، بے بسی، لاچاری، بے بسی۔ حائِر: پریشان، حیران، بوکھلایا ہوا، چکرایا ہوا بہکا ہوا، بدحواس، خوف زدہ، گھبرایا ہوا۔ ـ فی: کے بارے میں بوکھلایا ہوا، غیر یقینی۔ راہ راست سے ہٹا ہوا، گمراہ، غلط راستے پر، بھولا ہوا، بھٹکا ہوا، گم کردہ راہ۔ حائر فی امرہ: بوکھلایا ہوا، چکرایا ہوا، بہکا ہوا، پریشان، حواس باختہ، بے بس، لاچار۔ مُحَیَّر: پریشان، بدحواس، بے بس، لاچار، مُتَحَیِّر و مُحْتار بمعنی حائِر۔

حاز: حَازَ ـِ حَیْزاً الابلَ: اونٹوں کو ہانکنا۔ تَحَیَّزَ الشیءُ: ایک ہی جگہ منحصر ہونا۔ ت الحیّۃُ سانپ کا کنڈلی مارنا۔ الحَیِّز: دیکھو حوز۔

حاس: ا۔ حَاسَ ـِ حَیْساً الشیءَ: کو ملانا۔ ـ ر حَیَّسَ الحَیْسَ: حیس بنانا۔ الحَیْس (ط): کھجور، گھی اور ستو سے تیار کیا ہوا کھانا۔ المَحْیُوس: جس کا باپ غلام اور ماں لونڈی ہو۔ غلام زادہ۔

۲۔ حاسَ ـِ حَیْساً الحبلَ: رسی بٹنا۔ الحَیْس: کچا ردی کام۔

۳۔ حِیسَ حَیْسُھم: کی ہلاکت کا قریب آنا۔

حاش: ا۔ حَاشَ ـِ حَیْشاً ہٗ: کو گھبراہٹ میں ڈالنا۔ منہ: سے گھبرانا۔ الرجلُ: گھبراہٹ سے سکڑ کر جلدی کرنا۔ تَحَیَّشَ: گھبرانا۔ الحَیْشان: بہت گھبرانے والا، خوف زدہ۔

۲۔ حَاشَ ـ حَیْشًا الوادی: وادی کا دراز ہونا۔

حاص: حَاصَ ـِ حَیْصًا و حَیْصَۃً و حُیُوصًا و مَحِیصًا و حَیَصَانًا و انحاصَ و تَحَایَصَ عن کذا: سے الگ ہونا، ہٹنا، بچنا۔ کہتے ہیں: من حاص عن الشر سلم: جو برائی و شر سے الگ رہا وہ محفوظ رہا۔ حَایَصَ ہٗ: پر غالب آنا، کو فریب دینا۔ حَیْصَ بَیْصَ: پیچیدگی یا شدت و تنگی۔ کہا جاتا ہے: وقع فی حَیْصَ بیصَ یا فی حِیصَ بیصَ: وہ ایسی پیچیدگی میں پھنسا کہ جس سے خلاصی کا کوئی راستہ نہیں۔

المَحِیص: بھاگنے کی جگہ، پناہ۔ کہا جاتا ہے۔ لا مَحِیصَ لہ من ھذا الامر: اس کے لئے اس معاملہ سے فرار کی کوئی جگہ نہیں ہے۔ الجَیُوصُ من الدواب: بدکنے والا جانور جو اس راستہ سے ہٹ جائے جس پر اس کا مالک اسے چلانا چاہتا ہے۔

○ حاصَ ـِ حَیْصًا و حَیْصَۃً و مَحِیصاً عن: سے بھاگنا فرار ہونا، بھاگ جانا، کو چھوڑ کر بھاگ جانا۔

اِنحاصَ: یہی معنی جو حَاصَ عن کے ہیں۔ حَیْص و حَیْصَۃ: فرار، نجات، چھٹکارا۔ وَقَعَ فی حَیْصَ بَیْصَ: مشکلات سے دوچار ہونا، بڑی مشکل یا پریشانی میں پھنس جانا۔ مَحِیص: فرار، نجات، چھٹکارا، جائے پناہ۔ ماعنہ محیص: یہ ناگزیر ہے۔ لم یکن لھم محیصٌ من ان: وہ صرف یہ کر سکے، ان کے پاس اس کے سوائے کوئی متبادل صورت نہیں تھی۔

حاض: حَاضَ ـِ حَیْضاً و مَحِیضاً و مَحَاضاً و حَیَّضَت المرأۃُ: عورت کو حیض آنا، ماہواری آنا صفت: حائِض و حائِضَۃ جمع حُیَّض و حَوَائِض، حَیَّضَ الماءَ: پانی بہانا۔ الحِیاض: حیض کا خون۔ الحِیضَۃ و المَحِیضَۃ: حیض کا چیتھڑا۔

حیع: حَیْعَلَ المؤذّنُ: مؤذن کا: حیّ علی الصلوۃ۔ حیّ علی الفلاح کہنا۔

حاف: ا۔ حَافَ ـِ حَیْفًا علیہ: پر ظلم کرنا زیادتی کرنا، صفت: حائِف جمع حُیَّف و حُیُف و حافۃ: الحائِف جمع حافَۃ و حُیَّف و حُیُف (فا): ظالم، زیادتی کرنے والا۔

۲۔ تَحَیَّفَ الشیءَ: چیز کو اطراف سے گھٹانا۔ حائف الجبل: پہاڑ کا کنارہ۔ الحِیفۃ جمع حِیَف: کنارہ، گوشہ۔

۳۔ الحِیفۃ: قمیص کے دامن میں لگایا ہوا پیوند، شکار کے واسطے ہنکایا ہوا جانور۔ الاَحْیَف مونث حَیْفاء من الامکنۃ: وہ جگہ جہاں بارش نہ ہو۔

○ حافَ ـِ حَیْفًا علی: سے ناانصافی کرنا، سے ظلم کرنا کو نقصان پہنچانا، کسی چیز کو محدود کرنا، مختصر کرنا کم کرنا، کمزور کرنا، کسی جگہ پر بے جا مداخلت کرنا، پر غاصبانہ قبضہ کرنا۔ تَحَیَّفَ ہ / مِن: پر مداخلت بیجا کرنا، پر قبضہ غاصبانہ کرنا، کو نقصان پہنچانا، کمزور کرنا۔ حَیْف: ظلم، ناانصافی، تکلیف، نقصان، حیف علیہ: کتنی بات ہے، بڑے افسوس کی بات ہے۔ لاحیف بہ: یہ بے جا نہیں ہے، یہ نہایت مناسب ہے۔

○ حَیْفاء: حیفا (شمال غربی اسرائیل کی بندرگاہ)۔

حاق: ا۔ حَاقَ ـِ حَیْقًا و حُیُوقًا و حَیَقَانًا بہ: کو گھیرنا، کا احاطہ کرنا۔ ـ بھم العذابُ: پر عذاب نازل ہونا۔ اَحَاقَ بہ: کو گھیرنا، کا احاطہ کرنا۔ ـ الشیءَ بکذا: کو پر گرانا۔ اِحتاقَ علی الشیءِ: کی احتیاط کرنا۔

۲۔ حَاقَ ـ حَیقًا و حُیُوقًا و حَیَقَانًا فیہ السیفُ: میں تلوار کا اثر کرنا، نشان ڈالنا۔

۳۔ حَاقَ ـ حَیقًا و حُیُوقًا و حَیَقَانا بھم الامرُ: پر امر لازم ہونا، واجب ہونا۔ الحَیْق: مکافات عمل، کام کا برا نتیجہ۔

۴۔ حَایَقَ مُحَایَقَۃً ہٗ: سے حسد کرنا، بغض کرنا۔ الحَیْقَل: خیر و بھلائی سے خالی آدمی۔

○ حاقَ ـِ حَیَقَاب: کو گھیرنا، گھیرے میں لینا، کو چاروں طرف سے نرغے میں لینا، کا محاصرہ کرنا، پر سزا آپڑنا، نازل ہونا، پر واقع ہونا، گرنا، کو جالینا، جا پکڑنا، مضبوطی سے پکڑنا، قبضہ میں کر لینا، مغلوب کرنا، سر کرنا، زیر کرنا۔ ـ فی: تلوار کا جسم میں گھس جانا اثر کرنا، کو چھیدنا۔ ـ فی: کسی چیز یا شخص پر اثر کرنا، اثر ڈالنا، دباؤ ڈالنا، اَحَاقَ ب: کو گھیرنا، چاروں طرف سے نرغے میں لینا۔ ـ ب ہ: پر کچھ گرانا۔ ہ ب: کو پر گرانا۔ حَیْق: نتیجہ، انجام، برے کام کا اثر۔

حاك: ا۔ حاكَ ـ حَیْكًا و حَیَكَانًا: متکبرانہ چال چلنا، اینٹھ کر چلنا، صفت: حائِك و حَیّاك مؤنث حَیّاكۃ و حیکانۃ و حیکَی، مشیۃ حیکی: متکبرانہ چال۔

۲۔ حَاكَ ـ حَیكًا و حَیَكَانًا و اَحَاكَ السیفُ: تلوار کا کاٹنا۔ ـ السیف او الکلامُ فیہ: تلوار یا کلام کا کسی میں اثر کرنا۔

۳۔ اِحْتَاكَ احتیاكًا بثوبہ: کپڑے میں لپٹنا، چھپنا۔

حال: ا۔ حَالَ حُیُولًا الشیءُ: متغیر ہونا بدل جانا۔

۲-حَالَ ـِ حُيُولاً الماءُ: پانی کا وادی میں جمع ہونا۔ الحَيْل جمع اَحْيَال و حُيُول: وادی کے بطن میں جمع شدہ پانی۔

۳-الحَيْل جمع اَحْيَال و حُيُول: قوت۔ الحَيْلَة: ہوشیاری، دور بینی، کاموں میں تصرف کی قوت، بھیڑوں اور بکریوں کا ریوڑ۔ الحِيْلة جمع حِيَل: تصرف کی قوت، ہوشیاری، دور بینی۔ الأحْيَل و الأحْوَل: بہت حیلہ باز۔ الحِيلان (ر): غلہ گاہنے کا آلہ۔

حان: ا-حانَ ـِ حَيْنًا و حَيْنُونَةً الشيءُ: کا وقت قریب آنا۔ ـ لـه ان يفعل كذا: کے کام کرنے کا وقت کا قریب آنا۔ ـ السنبلُ: بالی کا خشک ہونا اور اس کی کٹائی کا وقت قریب آنا۔ حَيَّنَ هُ: کا وقت مقرر کرنا، حَايَنَ هُ: سے وقت معین کرنے کے لئے معاملہ کرنا۔ أَحْيَنَ إحْيانًا الرجلُ او الشيءُ: کا وقت آپہنچنا، ـ بالمكان: کچھ دیر کے لئے کسی جگہ قیام کرنا۔ تَحَيَّنَ منه غَفْلَةً: کی غفلت کی تاک میں رہنا۔ کہا جاتا ہے: هو يتحين طعام الناس: وہ لوگوں کے کھانے کے وقت کا انتظار کرتا رہتا ہے۔ اِسْتَحْيَنَ: مناسب وقت کی امید رکھنا۔ الْحِيْن جمع أَحْيان جج اَحَايِين: وقت۔ مدت الحِينَة و المِحْيان: وقت۔

۲-حَانَ ـِ حَيْنًا و حَيْنُونَةً فلانٌ: ہلاک ہونا یا رنج و مشقت میں پڑنا۔ اَحَانَ هُ اللّٰهُ: اللہ تعالیٰ کا کسی کو ہلاک کرنا۔ الحَيْن: ہلاکت، رنج و محنت۔ الْحان و الحَانة: شراب بیچنے کی دکان۔ الحائِنَة جمع حَوائِن: مصیبت۔

۳-حَانَ ـِ حَيْنًا و حَيْنُونَةَ الرجلُ: توفیق سے محروم ہونا۔ حَيَّنَ اللّٰهُ فلاناً: اللہ تعالیٰ کا کسی کو نیکی کی توفیق نہ دینا۔ تَحَيَّنَ: توفیق و ہدایت سے محروم ہونا۔ الحائن: احمق۔

○ حَانَ ـِ حَيْنًا: (وقت) کا قریب آنا، آنا، آپہنچنا۔ اتفاقاً واقع ہونا۔ حَانَ الوقتُ: (صحیح) وقت آ گیا ہے۔ اب اس کا وقت ہے۔ حَانَ لـه ان: اس کے لئے وقت آ گیا ہے کہ وہ...... اَمَا حَانَ لهم أن يفهموا؟: کیا وہ ابھی تک نہیں سمجھے؟ حانت مني التفاتة الى: اتفاق سے میری نظر اس پر پڑی۔ حَيَّنَ هُ: کے لئے وقت مقرر کرنا۔ اَحَانَ هُ: کو تباہ کرنا، کا نام و نشان مٹا ڈالنا۔ تَحَيَّنَ هُ: کا (وقت یا موقع کا) انتظار کرنا۔ تَحَيَّنَ الفرصةَ: موقع کا انتظار کرنا، موقع کی تاک میں رہنا، ہونا۔ اِسْتَحْيَنَ: مناسب وقت کا انتظار کرنا۔ حَان: ہوٹل کی شراب گاہ، بار، شراب خانہ، مے خانہ۔ حَانَة جمع حانَات: ہوٹل کی شراب گاہ، شراب کی دکان، شراب خانہ، کلال خانہ، کھانے پینے اور شراب کی دو کان، شراب پینے کا کمرہ، قیام و طعام گاہ جہاں شراب بھی بکتی ہے۔

حَيْن: موت، تباہی۔ حِيْن جمع اَحْيان و احايين: وقت، سازگار وقت موافق وقت، اچھا وقت، موقع، حِينَ: کے وقت، پر، اس وقت جب، جب، جیسے ہی حِينًا: کچھ وقت کے لئے ایک بار، ایک دن۔ اَحْيانًا، گاہے گاہے، کبھی کبھی، خاص موقع پر، بعض اوقات، وقتاً فوقتاً۔ حِينًا ـ حِينًا: بعض اوقات ...... بعض اوقات، گاہے گاہے، في الاحايين: گاہے گاہے، بعض اوقات، گاہے ماہے، کبھی کبھی۔ في بعض الاحيان (احايين) اور بعضَ الأحيان: بعض اوقات، گاہے بگاہے، کبھی کبھی، وقتاً فوقتاً کبھی کبھار۔ في أغلب الاحيان: عموماً، عام طور پر، بالعموم، زیادہ تر، بیشتر، اکثر و بیشتر اکثر صورتوں میں۔ الى حين: کچھ وقت تک، اس دوران میں اس اثنا میں، فی الحال۔ في حينه: تب، اس وقت، اس کے وقت میں، مناسب وقت میں، مقررہ وقت پر۔ ذالحين: ابھی، ابھی بھی، ذرا سی دیر پہلے۔ مِن ذلك الحين: اس وقت سے، الى ذلك الحين: اس وقت تک۔ في حين: حالانکہ، ہرگاہ۔ في حين ان اور على حين ان: اسی وقت جب، حالانکہ کے دوران میں على حينِ هُمْ يَزْعُمون: حالانکہ، دوسری طرف انکا دعویٰ ہے، دعویٰ کرتے ہیں۔ حِينًا بعد حِينٍ، بين حين و حين، من حين الى حين، من حينٍ لِأخَرَ اور بين حين و آخرَ: وقتاً فوقتاً، کبھی کبھی، کبھی کبھار۔ حِينَئِذٍ: اس وقت، تب، اس دن، حِينَذاكَ: اس وقت، تب، اس دن۔ حِينَمَا: کے دوران میں، جب، چونکہ۔

حيي: ا-حَيِيَ ـَ حَيَاةً: زندہ رہنا (ادغام کے ساتھ حَيَّ يَحْيِيُ بھی اس معنی میں ہے)۔ حَيَّا تَحِيَّةً هُ: کو حَيَّاكَ اللّٰهُ کہنا یعنی یہ کہنا کہ اللہ تعالیٰ تمہاری عمر دراز کرے۔ ـ هُ اللّٰهُ: اللہ اس کو باقی رکھے۔ حَايَا مُحاياةً الصبّي: بچہ کو غذا دینا۔ ـ النارَ: آگ سلگانا۔ اَحْيَاهُ: کو زندہ کرنا۔ ـ النارَ: پھونک مار کر آگ سلگانا۔ ـــ الارضَ: زمین کو سرسبز بنانا۔ الرائدُ الارضَ: گھاس پانی تلاش کرنے والے کا زمین کو سرسبز پانا۔ واِسْتَحْيَاهُ: کو زندہ چھوڑنا۔ الحَيّ: زندہ (نسبت کے لئے: حَيَوِيّ، کہا جاتا ہے: لايعرف الحيَّ من الليِّ: وہ بیوقوف ہے۔) محلہ، قبائل عرب میں سے چھوٹا قبیلہ۔ الحَيَا و الحَيَاء: تروتازگی، بارش، سبزی۔ الحياة: زندگی۔ الحَيَّة: الحيّ کا مؤنث۔ جمع حَيَّات و حَيَوات (ح): سانپ (مذکر و مؤنث) ارض حَيَّة: سرسبز و شاداب زمین۔ الحَيُّوت: نر سانپ۔ المَحْيا جمع مَحَاي: زندہ رہنے کی جگہ، زندگی الحَيَوان جمع حيوانات (ح): جاندار، جانور۔ حيوانات العصر الحجرى: پتھر کے زمانہ کے جانور۔ حيوانات افريقيا: افریقہ کے جانور۔

۲- حُيِيَ ـَ حَيَاءً منه: سے شرمندہ ہونا، شرمانا۔ حَايَا مُحاياةً زيدًا: زید کو شرم و غیرت دلانا۔ اِسْتَحْيَاهُ و منه: سے منقبض ہونا، سے رکنا۔ واِسْتَحى منه: سے شرمانا، شرمندہ ہونا۔ الحيا: شرم و حیا، توبہ، کسی چیز سے منقبض ہونا اور ملامت کے خوف سے اس کو چھوڑ دینا۔ الحَيِيّ و الحَيّ: شرمیلا، حیادار۔ المُسْتَحِيَة (ن): چھوئی موئی۔

۳-حَيِيَ ـَ حَيَاءً الطريقُ: راستہ کا نمایاں ہونا۔

۴-حَيَّا تَحِيَّةً هُ: کو سلام کرنا۔ المُحَيَّا: چہرہ۔

۵-حَيَّا: قریب ہونا، کہا جاتا ہے: حَيَّا الخَمْسين، من عمرِهِ: وہ پچاس کے قریب عمر کو پہنچا۔

۶-اَحْيَا الليلَ: رات کو جاگتے رہنا، جاگ کر رات گزارنا۔

۷-حَيَّ و حَيَّ هَلا و حَيَّهَلَ: اسم فعل بمعنی متوجہ ہو، جلدی کرو، کہا جاتا ہے: حَيَّ على الصلاة: نماز کے لئے آؤ۔ یہ اسم فعل امر کے معنی میں فتح پر مبنی ہے۔ حَيَّ هَلُ بفلان: فلاں کو بلاؤ۔

○ علم الاحياء: حیاتیات۔ عالِمُ الاحياء: ماہر حیاتیات۔ اِحْيائي: حیاتیاتی۔ اِحْيائِيُّون: ماہر حیاتیات۔ كيمياء إحيائية: حیاتیاتی کیمیا، (bio chemistry) قليل الحياء: بے شرم، بے حیاء۔ قلة الحيا: بے شرمی، بے حیائی۔ أحيا السَّهرةَ: شام کو محفل میں تمثیل پیش کرنا، گانا یا کرتب دکھانا، کسی کھیل میں کردار ادا کرنا۔ أحيا حفلةً: فنکار کا کسی تقریب میں اپنا فن پیش کرنا۔ احيا الذكرى (کسی مرنے والے کی) برسی منانا۔ اَحْيَا الليلَ صلاةً: رات نماز پڑھتے گزارنا۔ تحيةً لِذكراهُ: کی یاد میں۔

# خ

خ : تلفظ خا، حروف تہجی کا ساتواں اور حروف ابجد میں ۶۰۰ کا حامل ہے۔ حروف حلقیہ سے ہے۔

حبّ: ۱۔ خَبَّ ـُ خَبًّا النباتُ: پودے کا اونچا ہونا۔

۲۔ خَبَّ ـُ خَبًّا الرجلُ: اپنی چیز کو روکنا۔ بخل سے زمین کے نشیب میں جانا تاکہ اس کا پتہ نہ لگے کہ کہاں ہے۔ الخب جمع خُبُوب: فتنہ و فساد۔

۳۔ خَبَّ ـُ خَبًّا و خَبِيبًا و خَبَبًا و اِخْتَبَّ الفرسُ في عَدْوِہٖ: گھوڑے کا دوڑنے میں کبھی اگلی ٹانگوں پر کھڑا رہنا کبھی پچھلی پر اس سے ضرب المثل ہے۔ اِمَّا خَبَّ و اِمَّا بَرَكَ: وہ یا تو تیز دوڑی یا بیٹھ ہی گئی۔ اس شخص کے متعلق بولی جاتی ہے جو کبھی تو بھلائی میں انتہا کر دے اور کبھی برائی میں اور یوں دونوں میں انتہا کو پہنچ جائے۔ اَخَبَّ الفرسَ: گھوڑے کو دوگام چلانا۔ الخَبَب (مص): دوڑ کی ایک قسم (کہا جاتا ہے۔ مَشَى خَبَبًا: وہ ایک چال چلا۔): تیز رفتاری۔

۴۔ خَبَّ ـُ خِبًّا و خِبَابًا البحرُ: سمندر کا چڑھنا، اُمنڈنا، متلاطم ہونا، موجزن ہونا، چڑھنا اور اترنا، ابھر کر گرنا، طوفانی ہونا، طوفان خیز ہونا، الخِبّ: سمندری طوفان، کہتے ہیں: اَصَابَهُم خِبٌّ: ان کو آندھی کے جھونکوں اور موجوں کے تھپیڑوں نے گھیر لیا۔

۵۔ خَبَّ ـَ خَبًّا و خِبًّا: دغاباز و مکار ہونا۔ خَبَّبَ ہٗ: کو دھوکا دینا، خراب کرنا کہا جاتا ہے۔ خَبَّبَ علی فلان صديقَهُ: اس نے فلاں کے دوست کو خراب کر دیا۔ الخبّ جمع خُبُوب (مص): دغاباز، الخَبَّاب: دغاباز۔

۶۔ خَبَّبَ لحمُهُ: کا گوشت کے کم ہونے کی وجہ سے اس کی کھال پر جھریاں پڑنا۔ الخُبَّة: گوشت کا ایک پارچہ الخَبِيبَة جمع خبائب: گوشت کا ایک پارچہ۔

۷۔ الخَبّ جمع خُبُوب و اَخْبَاب: نشیب میں واقع چھپی ہوئی زمین، درخت کی چھال الخَبّ جمع خُبُوب: ریت کا لمبا قطعہ۔ دو سخت زمین کے ٹکڑوں میں نرم زمین کا قطعہ۔ الخَبَّة: پانی کے جمع ہونے کی جگہ۔ والمَخَبَّة: وادی کی گہرائی یا وادی کا درمیانی حصہ۔ الخَبَّة (بتثليث الخاء): ریت کا لمبا قطعہ یا بدلی کی دھاری، پٹی کی طرح کا کپڑے کا ایک چیتھڑا۔ الخَبَب: شعر کی ایک بحر۔ ثوبٌ خِبَبٌ و خَبَائِبُ و اَخْبَاب: پھٹا پرانا کپڑا۔ الخَبِيبَة جمع خَبَائِب: وادی کا درمیانی حصہ۔

۸۔ خَبْخَبَ ہٗ: سے معذرت کرنا، کو معاف کرنا۔ ــــ الرجُل: ڈھیلے پیٹ والا ہونا۔ تَخَبْخَبَ بدنُهُ: کے بدن کا موٹاپے کے بعد دبلا و لاغر ہونا۔ ــــ الشيءُ المضطربُ: ہلتی چیز کا ڈھیلا ہونا۔ الحرُّ: گرمی کی شدت کا کم ہونا۔

○ خاء: خ کا نام۔

○ خاتون جمع خواتين: خاتون، سماج کی ممتاز عورت، بیگم زَهْرَةُ الخاتون: لق و دق صحراء کا چھوٹا نیلے رنگ کا پھول۔

○ خاخام: حاخام، ربی (یہود کا دینی پیشوا)۔

○ خارَصِين و خارَصِينى: جست (Zinc)۔

○ خازُوق جمع خوَازِيق: کھمبا، نوکدار بلّی، گندی چال۔ هذا خازوق: یہ سخت نصیبہ ہے۔

○ خاقان جمع خَوَاقِين: سب سے بڑا سردار، حاکم، فرمانروا بادشاہ شہنشاہ۔

○ خاكِي: خاکی (رنگ)

○ خام: خام، جس سے کام نہ لیا گیا ہو، جس سے کوئی چیز نہ بنائی گئی ہو، جسے کمایا نہ گیا ہو، جسے رنگا نہ گیا ہو (چمڑا، کھال) سن کا، کتان کا، سوتی (کپڑا) جمع خامات: خام مال ناتجربہ کار، کچا، غیر تربیت یافتہ، غیر کاریگر، سیدھا سادا، سادہ لوح، گنواروں کا سا، گنوار، اجڈ جمع خامات: خام اشیاء جلود خام: کچا چمڑا، خیوط خام خام ریشے، زیت خام: غیر صاف شدہ تیل، کروڈ آئل، سُكَّر خام: کچی شکر، المُوَادُ الخام: خام اشیاء۔

○ خان جمع خانات: ہوٹل، کارواں سرائے، سرائے، مسافر خانہ، بھٹیار خانہ، قیام و طعام گاہ، قیام گاہ جہاں شراب بھی ملتی ہے۔ شراب خانہ، کلال خانہ، کھانے پینے اور شراب کی دوکان، الخان الخَلِيلي: قاہرہ کا ایک ضلع، (آرٹ، تجارت اور بازاری سرگرمی کا مرکز) خان يُونس: غازہ سیکٹر کا ایک شہر۔ خَانَة جمع خانات: اخبار کا کالم، (شطرنج کی بساط کا) مربع۔

○ خَبَّ ـُ خَبًّا و خَبَبًا و خَبِيبًا: دوگامہ یا دلکی چال چلنا، دلکی چلنا (گھوڑے کا)، گرتے پڑتے چلنا، جھوم کر چلنا، مٹرگشت کرنا، ٹہلتے پھرنا، ٹہلنا۔ ــ في: (ریت میں) دھنسنا۔ ــ ـُ خَبًّا: سمندر کا جوش میں آنا، موجیں مارنا، متلاطم ہونا، طوفانی ہونا، طوفان خیز ہونا، چڑھنا، امنڈنا، موجزن ہونا۔ طوفان خیز ہونا، چڑھنا، امنڈنا، موجزن ہونا۔ چڑھنا اور اترنا۔ ــ ـُ خَبًّا: سمندر کا طوفانی ہونا، امنڈنا، چڑھنا اترنا، موجزن ہونا۔ تَخَبَّبَ و اِخْتَبَّ: دوگامہ یا دلکی چال چلنا، دلکی چلنا۔ خبب: دوگامہ، سبک خرامی، دلکی، دلکی چال۔ خَبّ و خِبّ: سمندر کا اتار چڑھاؤ، تموج، تلاطم، موجزن ہونا، طوفانی ہونا۔ طوفانی یا طوفان خیز

سمندر۔ خَبّ: فریبی، دغاباز، جھوٹا دعوے دار، ٹھگ دھوکے باز، عیار۔

خبأ: ا۔ خَبَأَ ـَ خَبْأً و خَبَّأَ الشیءَ: کو چھپانا اِختَبَأ منه: سے چھپنا۔ ـ الشیءَ: کو چھپانا۔ کہا جاتا ہے: اِختَبَأَ له خبیئاً: اس نے اس سے کوئی چیز چھپا کر اس سے اس کے بارے میں پوچھا۔ الخَبْءُ و الخبیءُ: پوشیدہ یا چھپائی ہوئی چیز۔ الخَبْءُ من الارض: زمین کی نباتات، روئیدگی۔ ـ من السماء: بارش، کہتے ہیں: اخرج خبءُ السماء خَبْءَ الارض: آسمان کی بارش نے زمین پر روئیدگی پیدا کی۔ الخِباء جمع اَخْبِیَة: اونٹوں کی پشم، اون یا بالوں کا خیمہ۔ (ز): چھلکا، پوست، بھوسی، چھال۔ الخبیئة جمع خبایا: پوشیدہ رکھی ہوئی چیز۔ الخُبَأَة: بٹی۔ المَخْبَأ جمع مَخابیٔ: چھپنے کی جگہ۔ الخابئة و الخابیة جمع خوابٍ و خوابی: بڑا مٹکا۔ بنت الخابیة: شراب۔

۲۔ خابَأَهُ: سے پہیلی کہنا۔

◌ خَبَأَ ـَ خَبْأً و خَبْأَه: کو چھپانا، تَخَبَّأَ: چھپنا، اپنے آپ کو چھپانا۔ اِختَبَأَ: چھپنا، اپنے آپ کو چھپانا، نظر سے اوجھل ہو جانا، گم ہونا، غائب ہونا، ناپید ہونا۔ خَبْءٌ و خِبْءٌ: چھپایا ہوا، چھپی ہوئی چیز۔ خبیئة جمع خبایا: جسے چھپایا گیا ہو، پوشیدہ، مخفی چیز، سامان رکھنے کی خفیہ جگہ۔ خبایا الارض: زمین میں چھپی ہوئی چیزیں، قدرتی وسائل۔ مَخْبَأ جمع مَخابیٔ: چھپانے کی جگہ، لوگوں کے چھپنے کی جگہ۔ جائے پناہ، (مجرموں کا) اڈہ، (بھوتوں کا) بسیرا، گوشہ تنہائی، خلوت، ہوائی حملہ سے محفوظ جگہ، تہ خانہ۔ خِباء جمع اَخبِئة و اَخبِیَة: خیمہ، بھوسی، چھال، چھلکا۔ خابِئة و خابِیَة جمع خوابیء و خواب: بڑا برتن، لکڑی کا پیپا، مرتبان۔ مُخبَآت: مخفی یا پوشیدہ چیزیں، راز، بھید۔ مُختَبِئ: چھپا ہوا، پوشیدہ۔

خبت: خَبَتَ ـِ خَبْتاً ذکرُهُ: کا چرچا مٹ جانا۔ اَخْبَتَ القومُ: لوگوں کا پست اور فراخ زمین میں اترنا۔ ـ الی اللّٰه: اللہ تعالیٰ کے سامنے عاجزی کرنا۔ الخَبْت جمع اَخْبات و خُبُوت: پست اور فراخ زمین۔ الخَبْتَة و الخِبتة: تواضع، فروتنی، عاجزی۔ الخَبِیْت: منکسر (کہا جاتا ہے: هو خَبِیْتُ القلب: وہ منکسر القلب ہے۔ حقیر، برا۔

◌ اَخبَتَ اِلی: (اللہ تعالیٰ) کے سامنے عاجزی کرنا۔

خبث: ا۔ خَبُثَ ـُ خُبْثاً و خَباثَةً و خَباثِیَةً: پلید و ناپاک ہونا صفت: خَبِیْث جمع خُبُث و خُبَثاء و اَخْباث و خَبَثَة۔ خَبَّثَ الطعامَ: کھانے کو ناگوار بنانا۔ الخبیث جمع خُبُث و خُبَثاء و اَخباث و خَبَثة مؤنث خبیثة جمع خبیثات و خبائث: ناپسندیدہ، نجس، ہر خراب چیز، ہر حرام چیز۔ الخبائث: وہ چیزیں جنہیں عرب ناپاک و نجس جان کر نہیں کھاتے تھے جیسے سانپ، گبریلا وغیرہ۔ الخَبَث: سونے لوہے وغیرہ کا میل یا کھوٹ۔ بے فائدہ چیز الاَخْبَثان: بول و براز، پیشاب، پاخانہ۔

۲۔ خَبُثَت نفسُهُ: کا جی متلانا۔

۳۔ خَبَثَ ـُ خُبْثاً: ردی ہونا، مکار ہونا، برے لوگوں کے ساتھ رہنا۔ خَبَّثَ ہ: کو خبیث بنانا اَخْبَثَ: برے لوگوں کی صحبت میں رہنا۔ ـ ہ: کو برائی سکھانا، خراب کرنا، برائی کی طرف منسوب کرنا۔ تَخَبَّثَ: بتکلف شرارت کرنا۔ تَخابَثَ: برائی اور شرارت کو ظاہر کرنا اور اس پر عمل کرنا۔ اِستَخْبَثَ: شرارت کرنا، خباثت کرنا: ـ ہ: کو خبیث پانا۔ خُبَث: خبیث سے معدول ہے اور مرد کو گالی دینے کے لئے حرف ندا کی شکل میں استعمال کیا جاتا ہے۔ آپ کہتے ہیں: یا خُبَثُ: اے بدکار مرد الخبیث جمع خُبُث و خُبَثاء و اَخباث و خَبَثة مؤنث خبیثة جمع خبیثات و خبائث: ردی، بہت مکار۔ خَباثِ: خبیثة سے معدول ہے اور عورت کو گالی دینے کے لئے نداء میں مستعمل ہے۔ آپ کہتے ہیں: یا خَباثِ (کسر پر مبنی): اے بدکار عورت۔ المَخْبَثة: سبب فساد (کہا جاتا ہے۔ الکفر مخبثة لنفس المُنعِم: ناشکری محسن کے دل کو خراب و فاسد کرنے کا سبب بنتی ہے۔) مضر چیز۔ الخبائث: برے کام۔ الخِبِّیثی: برائی پلیدی۔

◌ خَبُثَ ـُ خُبْثاً و خَباثَةً: برا ہونا، پاپی ہونا بدکار ہونا، شریر ہونا، فاسد ہونا، حرام زادہ ہونا مضر ہونا، نقصان رساں ہونا، کینہ ور ہونا، بدباطن ہونا بدخواہ ہونا، بداندیش ہونا، متعدی ہونا، عیبی ہونا، بدطینت ہونا۔ تَخابَثَ: خباثت، شرارت سے پیش آنا، کینہ ظاہر کرنا، پریشان محسوس کرنا۔ خُبْث: برائی، بدکاری، بداعمالی، فسق و فجور (بیماری کی) نقصان رسانی، عناد، بغض، کینہ، بدباطنی، بدخواہی، کینہ جوئی، بدطینی، بدخصالی، خَبَث: فضلہ، ردی یا فضول چیز، کف، جھاگ، پھین، میل، تلچھٹ، گاد، ردی یا نکمی چیز، زنگ، کھوٹ، کوڑا کرکٹ، دھات کا میل، کھنگر۔ خبیث جمع خُبُث و خُبَثاء و اَخباث و خَبَثة: برا، مضر، خراب، پاپی، بدکار، شرارتی، فاسد، حرام زادہ، نقصان رساں، کینہ ور، بدباطن، حاسد بدخواہ، بدکار، شریر، بدطینت، عیبی، کینہ پرور، موذی، زیاں کار، زہریلا، مخرب اخلاق، متعدی، دل شکن، توہین آمیز، ناپسندیدہ، نازیبا، مکروہ بدبودار، گھناؤنا، تنفر آفرین، نفرت انگیز متلی پیدا کرنے والا، برگشتہ کرنے والا۔ اَخْبَث: بدتر، زیادہ برا، زیادہ بدکار خَباثَة: برائی، بدکاری، شرارت، کینہ، بغض، عناد، بداندیشی، بدخواہی، خباثت شدت، بدخواہی، دشمنی، بدطینی، بدخصالی۔

خبج: خَبَجَ ـُ خَبْجاً بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا۔ الرجلُ: گوز کرنا، پادنا۔ الخَبَج و الخُباج: گوز، پاد۔ الخِبَج و الخباجاء: احمق، بے وقوف۔

خبر: خَبَرَ ـُ خُبْراً و خِبْرَةً الشیءَ: کو تجربہ سے جان لینا، آزمانا۔ تخابَرا: ایک دوسرے کو خبر دینا۔ اِختَبَرَ الشیءَ: کا تجربہ کرنا، کو آزمانا۔ الخُبْر: تجربہ، آزمائش، کہا جاتا ہے۔ صَدَّقَ الخبرَ الخُبْرُ: تجربہ اور مشاہدہ نے سنی ہوئی خبر کی تصدیق کی۔ المُختَبَر: تجربہ گاہ، کیمیاوی تجزیہ گاہ۔ الخَبیر جمع خُبَراء (فی اصطلاح المحاکم) عدالتی اصطلاح میں): تحقیقات کرنے والا۔ المَخْبَر و المَخْبَرة و المَخْبُرَة: تجربہ اور آزمائش کے ذریعہ سے حاصل ہونے والی واقفیت و آگاہی۔

۲۔ خَبُرَ ـُ و خَبَرَ ـُ خُبْراً و خِبْراً و خُبْرَةً و خِبْرَةً و مَخْبُرَةً و مَخْبَرَةً الشیءَ و به: کی حقیقت و ماہیت سے واقف ہونا، باخبر ہونا۔ خَبَّرَ و اَخْبَرَہُ الشیءَ و بالشیءِ: کو کی اطلاع دینا، خبر دینا، کو سے آگاہ کرنا، خبردار کرنا۔ کہا جاتا ہے: اَخْبَرَهُ خُبُورَهُ: اس نے کسی کو اپنے پاس موجود چیز کی اطلاع و خبر دی۔ خابَرَہُ: سے باہم گفتگو کرنا اور بحث کرنا۔ تَخَبَّرَ الامرَ: سے اچھی طرح واقف ہونا۔ ـ ہ: سے خبر دریافت کرنا۔ تخابرا: باہم گفتگو کرنا، بحث مباحثہ کرنا۔ اِختَبَرَ الشیءَ: کی حقیقت جان لینا۔ اِستَخْبَرَہُ: سے اچھی طرح واقف ہونا۔ الخُبْر (مص): کسی چیز کا علم۔ الخُبْر و الخَبَر من الرجال: خبر کا جاننے والا۔ الخَبَر جمع اَخبار و اَخابیر: خبر الاَخْباریّ: مورخ، تاریخ نویس، خبر نویس۔ الخَبیر جمع خُبَراء: دانا، واقف، آگاہ۔ المَخْبَر و المَخْبُرَة: کسی خبر یا تجربہ سے حاصل ہونے والی واقفیت و آگاہی، سنی ہوئی بات۔

۳۔ خَبَرَ ـُ خُبْراً الارضَ: کھیتی کے لئے زمین جوتنا۔ خابَرَہُ: بٹائی پر کاشت کرنا۔ الخَبْر واحد خَبْرَة جمع خُبُور: کھیتی۔ الخَبیر جمع خُبَراء:

کسان، کھیتی۔

۴-خَبَرَ ـُ خُبراً الطعامَ: کھانے کومرغن کرنا۔اِختَبَرَ لأهله: اپنے گھر والوں کے لئے کھانا لینا۔الخُبرَةَ: سالن روٹی کے ساتھ کھائی جانے والی چیز۔ زیادہ ثرید۔ اہل وعیال کے لئے خریدی ہوئی خوراک۔ (کہاجاتا ہے:احتمعوا علی خُبرَتِهِ: وہ اس کے کھانے پر جمع ہوئے۔) (ح): وہ بکری جس کولوگ مختلف قیمتوں پرخرید کرآپس میں بانٹ لیں۔

۵-خَابَرَهُ: کی پرواکرنا۔

۶-الخَبْرُ واحد خَبْرَة جمع خُبُور: بڑاتوشہ دان(ح) بہت دودھ دینے والی اونٹنی، پہاڑ میں پانی جمع ہونے کی جگہ(ن) بیری اور اراک کا درخت اور اس کے آس پاس کی گھاس۔الخِبْر: بڑاتوشہ دان۔(ح) بہت دودھ دینے والی اونٹنی۔الخَبِیر: اونٹ کے بال، گرے ہوئے بال، واحد خَبِیرَة جمع خَبَائِر۔ الخَبْرَاء جمع خَبَارَی و خَبَار و خَبْرَاوَات: برا توشہ دان، بیری کے درخت اگانے والی زمین۔ الخَبَار: نرم زمین، - واحد خَبَارَة: جراثیم۔ الخَابُور (ن): ایک قسم کادرخت۔راس العین اور فرات کے درمیان ایک ندی کا نام۔

○ خَبَرَ ـُ خُبراً و خِبْرَةً ہ: کوآزمانا، جانچنا، کاامتحان کرنا (کسی مرکب کے) اجزادریافت کرنا، کا تجربہ کرنا، کی آزمائش کرنا، کا تجربہ رکھنا، کوتجربہ سے جاننا۔ -ہ/ہ: کواچھی طرح جاننا۔خَبُرَ ـُ ہ/ب: سے پوری طرح واقف ہونا خَبَّرَہ ب: کوکے بارے میں بتانا، مطلع کرنا، کوکی اطلاع دینا کوکی تجارتی اطلاعات دینا۔خَابَرَهُ: کولکھنا، سے مخاطب ہونا، مدد کے لئے کے پاس جانا، سے اپیل کرنا سے تحریری رابطہ کرنا، سے گفت وشنید کرنا، سے شرائط کی بات چیت کرنا۔اَخْبَرَ ہ ب: کوکی اطلاع دینا، کے متعلق بتانا، کوکی خبر دینا، کوکی رپورٹ دینا، سے کچھ بیان کرنا، کوکچھ بتانا۔ تَخَبَّرہ: سے پوچھنا۔تَخَابَرَ: ایک دوسرے کو اطلاع دینا، ایک دوسرے کومطلع رکھنا، ایک دوسرے سے خط وکتابت کرنا،-مع فی: سے کے بارے میں گفت وشنید کرنا، بات چیت کرنا۔اِختَبَرَ ہ: کاگہرا مطالعہ کرنا، کا کھوج لگانا، کی تحقیق کرنا، کی چھان بین کرنا، کا سراغ لگانا کے بارے میں معلومات تلاش کرنا۔ ہ/ہ: کوآزمانا، کا امتحان لینا، کو جانچنا، کی آزمائش کرنا، کا تجربہ کرنا۔ہ: کوتجربہ سے جاننا، کواچھی طرح جاننا۔اِستَخبَرہ عن: سے کے بارے میں دریافت کرنا، سے کے بارے میں پوچھنا۔خَبَر جمع اَخبار: خبر، اطلاع، رپورٹ، پیغام، مکتوب، مراسلہ، خبر رسانی، اعلان، افواہ، کہانی، معاملہ، مُسنَد، خبر (گرامر)، جمع: وقائع، تاریخ سالہ عن اخبارہ: سے کسی دوسرے شخص کے بارے میں پوچھنا۔دَخَلَ فی خبر کان یا کانَ فی خبرِ کانَ: ماضی سے متعلق ہوجانا ڈھلی ہوئی جوانی والا ہونا، پرانے نمونہ کا ہونا، موجود نہ رہنا۔ خَبْرَة و خُبْر: تجربہ، واقفیت، علم، خَبِیر ب: کا تجربہ کار، سے واقف، اچھی طرح آگاہ، کا عالم۔الخَبِیر: اصل جاننے والا (اللہ تعالیٰ کی ایک صفت) جمع خُبَرَاء: ماہر، سپیشلسٹ۔خَبِیرُ الضرائب: ٹیکس کا ماہر، مشیر ٹیکس۔خَابُور جمع خَوَابِیر: کھونٹی، پن، کیل، میخ، کھونٹا، چوب، پھانہ، پچر، لوہے یالکڑی کا پتلاٹکڑا۔مَخْبَر: سمجھ، فہم، ذاتی، اصلی یاحقیقی مفہوم جمع مَخَابِر: لیبارٹری۔مِخْبَار جمع مَخَابِیر: ٹیسٹ ٹیوب(test tube) مُخَابَرَة جمع مَخَابرات: مراسلت خط وکتابت (تحریری) اطلاع (ترتیب وار اشتہارات میں) (المُخَابَرة ب: براہ مہربانی کولکھیں، سے رابطہ کریں) نوٹس، اعلان، اشتہار، خبر، اطلاع، مراسلہ، رابطہ۔مُخَابَرة تلیفونیه: ٹیلی فون کال، ٹیلی فون پر گفتگو، بات چیت۔مُخَابَرَة خَارَجِیَة: دور جگہ سے آنے والے ٹیلی فون پر بات چیت یا ٹیلی فون پر بلاوا۔ Long distance call مُخَابَرة سِرِّیَة: خفیہ سرکاری اعلان۔قَلَمُ المُخَابرات: دفتر یامحکمہ خفیہ اطلاعات Intelligence bureau۔المُخَابَرة حُضُورِیًّا (ترتیب وار اشتہار میں): ذاتی طور پر درخواست دیں۔اِخبَار: اعلان، اطلاع، مراسلت، نوٹ۔ پیغام، رپورٹ، بالواسطہ مباحثہ، بیان یا گفتگو اِخْبَارِی: خبروں کا، معلومات کا یا کے متعلق۔تَخَابُر: گفت وشنید، مراسلت، خط وکتابت اِختِبَار جمع اختبارات: مطالعہ، گہرا مطالعہ، امتحان، جانچ پڑتال، آزمائش، جائزہ، امتحان کی ایک شق، تجربہ، (سائنسی) تحقیق، ریسرچ، عملی تجربہ، عملی واقفیت، عملی تجربہ۔ اختبارات تَحْرِیرِیَة: تحریری امتحان کی شقیں۔ اختبار ذاتی: ذاتی تجربہ۔ علی سبیلِ الاختبار: تجرباتی، طور پر۔تحتَ الاختبار: آزمائشی، تجربے کے لئے، بطور آزمائش۔حُقُول الاختبار: تجرباتی میدان، تجربات کے میدان۔اِختبَاری: تجرباتی، مشاہدتی۔ اِختبارية: تجربہ کاری، تجربیت۔اِستِخبَار جمع اِستِخبَارات: چھان بین، تحقیقات، تفتیش۔ دَائِرَة الاستخبارات: دفتر یامحکمہ اطلاعات۔مُخبِر جمع مُخبِرُون: رپورٹر، سراغرساں خفیہ تفتیش کرنے والا۔ مجرموں کو پکڑنے والا، خفیہ پولیس کا ملازم۔مُختَبَر جمع مُختَبَرات: لیبارٹری۔

خبز: ۱-خَبَزَ ـِ خَبزًا الخُبزَ: روٹی پکانا۔القومَ: کوروٹی کھلانا۔کہاجاتا ہے: خبزتهم و تمرتُهُمْ: میں نے انہیں روٹی اور کھجور کھلائی۔اِختَبَزَ الخُبزَ: روٹی پکانا۔الخُبز واحد خُبزَة: روٹی۔ خُبزُ الغراب (ن): ایک قسم کی بوٹی جس میں گول گول ٹکیں روٹی کے مانند نکلتی ہیں۔الخَابز: روٹی والا۔ الخَبِیز: پکاہوا، ثرید۔الخَبَّاز: نانبائی۔الخِبازَة: نانبائی کا پیشہ۔

۲- خَبَزَ ـِ خَبزًا و تَخَبَّزَهُ: کومارنا۔

۳- اِنخَبَزَ المکانُ: جگہ کا پست ہونا۔الخَبز: پست جگہ نشیبی زمین۔

۴-الخَبَّازَی و الخُبَّاز و الخُبَیزَة والخُبَّازة (ن): خطمی، خبازی (ایک جنگلی پودا)۔

○ خَبَّاز جمع خَبَّازُون و خبازة: بھٹیارہ نانبائی، بیکری والا مَخبَز و مَخبَزَة جمع مَخَابز: بیکری، تنور۔

خَبس: ۱-خَبَسَ ـُ خَبسًا و اِختَبَسَ و تَخَبَّسَ الشیءَ: کولے لینا، حاصل کرنا، قابو میں کرنا، مال غنیمت کے طور پر لینا۔الخَابِس و الخَبُوس والخَبَّاس و المُختَبِس: شیر الخباسَة و الخُباساء: غنیمت۔

۲-خَبَسَ ـُ خَبسًا فُلانًا حقَّهُ: پرظلم کرنا، اس کا حق چھین لینا۔اِختُبِسَ مالُهُ: کامال جاتا رہنا۔الخَبُوس: ظلم کرنے والا۔الخُبَاسَة: ظلم۔

خَبَش: خَبَشَ ـُ خَبشًا و تَخَبَّشَ الاشیاء من هُنَا و هَا هُنا: ادھرادھر سے چیزیں لے کر جمع کرنا۔ الخَبَّاش: کمانے والا، حاصل کرنے والا، قابض، مالک۔خُبَاشَاتُ العیش: زندگی کی ضروریات جیسے کھانا وغیرہ۔الناس: مختلف قبائل کی جماعت۔

خبص: خَبَصَ ـِ خَبصًا الشیءَ بالشیءِ: ایک چیز کو دوسری سے ملانا۔خَبَّصَ و تَخَبَّصَ و اِختَبَصَ: کھجور بالائی اور میدہ کا حلوہ بنانا۔اِختَبَصَ الرجلُ: کھجور بالائی اور میدہ کا حلوہ لینا یا کھانا۔الخَبِیص والخَبِیصَة (ط) کھجور بالائی اور میدہ سے تیار کیا ہوا حلوہ یا مٹھائی۔المِخبَصَة: کڑاہی میں (خبیص) حلوہ کو الٹ پلٹ کرنے کا چمچہ۔

○ خَبَصَ ـِ خَبصًا ہ ب: کوسے ملانا، کی سے آمیزش کرنا۔خَبَّصَ ہ: کوملانا، گڈمڈ کرنا، مخلوط کرنا، خلط ملط

کرنا، کو بگاڑ ڈالنا، کا ستیاناس کرنا۔ خَبِيص و
خَبِيصَة: معجون مرکب، دلیا، بھرتا، کھچڑی، خَبِيصَة
جیلی جیسی مٹھائی۔ خَبَّاص: ابتری پیدا کرنے والا،
کام چوپٹ کرنے والا، کام کا ستیاناس کرنے والا۔
غیر ذمہ دار ہلکے ذہن کا شخص۔

خبط: ا۔ خَبَطَ ۔ خَبْطًا هُ: کو زور سے مارنا۔ الشجرةَ:
درخت کے پتے جھاڑنا۔ تَخَبَّطَ هُ: کو زور سے مارنا۔
اِخْتَبَطَ هُ: کو زور سے مارنا۔ الخَبَط (ز): درخت
کے جھاڑے ہوئے پتے۔ الخَبِيط: دہی جس میں
تازہ دودھ ڈال کر ایک دوسرے میں ملا دیا گیا ہو۔
المِخْبَط و المِخْبَطة جمع مَخَابِط و المِخْبَاط
جمع مَخَابِيط: دھوبی کی موگری، پتے جھاڑنے کا
ڈنڈا۔

۲۔ خَبَطَ ۔ خَبْطًا الشيءَ: کو سخت روندنا۔ الليلَ: رات
کو بے راہ چلنا۔ هُ بِخَيْرٍ: کو بغیر جان پہچان کے خیر
دینا۔ تَخَبَّطَ الشيءَ: کو روندنا۔ الخابط (فا)
(بقول الحريري) نِضْوُ سُرًى خابطُ ليلٍ
أَلْيَلٍ: بے توجہی سے چلنے والا کہا جاتا ہے۔ انه
يخبط خَبْطَ عشواءَ: وہ اندھی اونٹنی کی طرح پاؤں
مارتا ہے یعنی بغیر غور و فکر کے کام کرتا ہے۔ ما ادری
ایُّ خابطِ ليلٍ هو: میں نہیں جانتا کہ وہ رات کو آنے
والا اجنبی کون ہے۔ الخَبِيط: وہ حوض جس کو اونٹوں
نے پاؤں مار کر گرا دیا ہو۔ الخَبُوط و الخَبِيط و الأَخْبَط
من الخيل: زمین پر پاؤں مارنے والا گھوڑا۔

۳۔ خَبَطَ ۔ خَبْطًا الشيطانُ زيداً و تَخَبَّطَ
الشيطانُ زيداً: شیطان کا زید کو نقصان پہنچانا۔
الخَبْطَة جمع خِبَط و خُبَط: (تَخَبَّطُ
الشيطان سے مشتق ہے) شیطان کا آدمی کو خبطی و
دیوانہ کر دینا۔ الخُبَاط: پاگل پن۔

۴۔ خَبَطَ ۔ خَبَطَ ۔ خَبْطًا البعيرَ: اونٹ کے چہرے
کی چوڑائی میں لمبا داغ لگانا۔ الخِبَاط جمع خُبُط:
چہرے کی چوڑائی میں لمبا نشان۔

۵۔ خُبِطَ: کو زکام ہونا۔ صفت مَخْبُوط۔ الخَبْطَة
جمع خِبَط و خُبَط: زکام۔

۶۔ تَخَبَّطَتِ البلادُ: ملک میں فتنہ و فساد اور لوٹ مار
مچنا۔ اِخْتَبَطَتِ البلاد: ملک میں فتنہ و فساد مچنا۔

۷۔ الخُبْطَة جمع خِبَط و خُبَط: تالاب یا برتن میں
بچا کھچا پانی۔ مشک میں باقی بچنے والا دودھ، تھوڑی
چیز۔ کہا جاتا ہے: عليه خُبْطَةٌ من الجمال: اس پر
خوبصورتی کی جھلک ہے۔ الخِبْطَة جمع خِبَط کسی
چیز کا کچھ حصہ، ٹکڑا۔ (کہا جاتا ہے: كان ذلك بعدَ
خِبْطَةٍ من الليل: یہ رات کے کچھ حصہ گزرنے کے
بعد ہوا)۔ من الماء: پانی کا گھونٹ۔ الخُبَاط: گرد و
غبار۔

○ خَبَطَ ۔ خَبْطًا هُ: کو کسی چیز پر مارنا، سے ٹکرانا کو
کھٹکھٹانا، کو آہستہ سے مارنا۔ الباب: دروازہ
کھٹکھٹانا، دروازے پر دستک دینا۔ الارضَ: جانور کا
زمین پر پاؤں زور سے مارنا۔ يخبط خبطَ
عَشْواءَ: وہ بے سوچے سمجھے اندھادھند کام کرتا ہے۔
تَخَبَّطَ هُ: کو مارنا، ضرب لگانا، گرانا، (کے بازی
میں) پچھاڑ دینا، کسی ضرب سے بے ہوش یا وقتی طور پر
ناکارہ کر دینا۔ ۔ هُ: سے ٹکرانا سے ٹکر ہونا، ٹھوکر کھانا،
۔ : کھو جانا، گم ہو جانا، بھٹک جانا، راستہ بھول جانا،
ادھر ادھر پھرنا، مارے مارے پھرنا، ٹامک ٹوئے مارنا،
ٹٹولنا جدوجہد کرنا، ہاتھ پاؤں مارنا، مدافعت کرنا
مقاومت کرنا، (گھوڑے کا) سرپٹ دوڑنا، زمین پر
کھٹ کھٹ کرتے جانا۔ اِخْتَبَطَ: (ے)
ٹکرانا، جدوجہد کرنا، ہاتھ پاؤں مارنا، مدافعت کرنا،
مقاومت کرنا، ٹامک ٹوئیے مارنا، کھو جانا، گم ہو جانا
بھٹکنا، راستہ بھول جانا، ہلنا، حرکت کرنا، کھلبلی پڑنا،
افراتفری پڑنا۔ خَبْطَة: ضرب، دستک، کھٹکھٹاہٹ،
شور، غل، شور و غل، غوغا، شور و غوغا، غل غپاڑہ، ہنگامہ،
گڑبڑ۔ خُباط: پاگل پن، دیوانگی، جنون، دماغی خلل۔

خبع: خَبَعَ ۔ خَبْعًا في المكان: جگہ میں داخل ہونا۔
۔ الشيءَ: کو چھپانا۔ خَبَأَهُ کے معنی میں آتا ہے۔
اس لئے کہا جاتا ہے۔ جارية خُبَعَةٌ طُلَعَةٌ: وہ لڑکی
جو کبھی اپنے آپ کو چھپائے اور کبھی ظاہر کرے۔ ۔ ۔
خُبُوعًا الصبيُّ: بچہ کا روتے ہوئے سانس گھونٹ
لینا۔

خبق: خَبَقَ ۔ خَبْقًا: گوز کرنا۔ هُ: کو اپنے سے حقیر
جاننا۔ تَخَبَّقَ الشيءُ: بلند ہونا۔ الخِبِق: بہت
کودنے والا آدمی، تیز رفتار گھوڑا۔

خبل: ا۔ خَبَلَ ۔ خَبْلًا و خَبَّلَ هُ: کو خراب کرنا، بگاڑنا۔
۔ هُ الحزنُ اور الدهرُ اولداءُ: غم، زمانے یا
بیماری کا کسی کی عقل یا عضو کو خراب کر دینا۔ ۔ يَدَهُ:
کے ہاتھ کو شل (خشک) کرنا۔ خَبِلَ ۔ خَبَلًا و خَبالًا:
پاگل ہونا صفت: خَبِل و اَخْبَل۔ ۔ تِ اليدُ: ہاتھ کا
شل ہو جانا، خشک یا بیکار ہو جانا۔ اِخْتَبَلَ هُ الحزنُ
او الداءُ: غم یا بیماری کا کسی کی عقل کو خراب کر دینا۔
الخَبْل و الخَبَل جمع خُبُول: اعضاء کی خرابی،
فالج، ہاتھ پاؤں کی کاٹ۔ الخَبل من الدهر: بگڑا
ہوا زمانہ۔ الخَبَال: فساد، بگاڑ، مشقت، مصیبت
(کہا جاتا ہے: هو خَبَالٌ على اهله: وہ اپنے اہل پر
بوجھ ہے)۔ نقص، ہلاکت، زہر قاتل۔ الخابِل:
فسادی مفسد، شیطان، جن کہا جاتا ہے۔ مَسَّهُ الخابلُ:
اس کو جن نے پاگل کر دیا۔ الخابلان: رات، دن۔
مُخَبَّل (ال کے بغیر) زمانہ کا ایک نام۔ المُخَبَّل:
مجنوں، پاگل، تھڑ دلا۔

۲۔ خَبَلَ ۔ خَبْلًا هُ: کو گرویدہ کرنا۔ خَبَلَ الحبُّ قلبَهُ:
محبت نے اسے گرویدہ کر دیا۔ الخَبْل: دلفریبی،
مسحوری، گرویدگی۔

۳۔ خَبَلَ ۔ خَبْلاً و خَبَّلَ هُ عن كذا: کو سے روکنا، منع
کرنا کہا جاتا ہے۔ خَبَلَ عن فعل ابيه: اس نے
اپنے باپ کے فعل سے کوتاہی کی۔ المُخَبَّل: درد کے
باعث اچھی طرح نہ چل سکنے والا۔

۴۔ اِسْتَخْبَلَ هُ الابلَ: سے اونٹ عاریۃً لینا تا کہ ان
سے فائدہ اٹھائے۔ الخَبْل: قرض، عاریۃً لینا۔

۵۔ الخَبَل (ح): ایک پرندہ جس کی آواز الو جیسی ہوتی
ہے۔ بعض بڑے امراء کا لقب۔

○ خَبَلَ ۔ خَبْلًا هُ: کو گڈمڈ کرنا، درہم کرنا، خلط ملط
کرنا، چوپٹ کرنا، کا ستیاناس کرنا، کو پیچیدہ کرنا،
الجھانا۔ ۔ هُ: کو روکنا، کی راہ میں حائل ہونا، کے لئے
معذوری کا باعث ہونا، کو روکے رکھنا۔ کے حواس مختل
کر دینا، کو گھبرا دینا، چکرا دینا، کے دماغ کو پریشان کر
دینا، کے ہوش اڑا دینا، کو پاگل بنا دینا۔ خَبِلَ ۔
خَبَلاً و خَبالاً: بوکھلا جانا، دماغی طور پر پریشان ہو
جانا، سودائی ہو جانا، پاگل ہو جانا، دیوانہ ہو جانا۔ خَبَّلَ
ہ/هُ: کو گڈمڈ کر دینا، درہم برہم کر دینا، خلط ملط کر
دینا۔ ۔ هُ: کو پیچیدہ کرنا، الجھانا، چوپٹ کرنا، کا
ستیاناس کرنا بے ترتیب کر دینا۔ ۔ هُ: کے حوش اڑا
دینا، کو پاگل کر دینا۔ اِخْتَبَلَ: (دماغ کا) گڈمڈ ہو
جانا، گھبرا جانا۔ خَبْل: بوکھلاہٹ، گڑبڑ، ابتری،
پریشانی، دماغی خرابی، پاگل پن۔ خَبِل: پاگل،
سودائی، کمزور دماغ والا، بیوقوف۔ اَخْبَل: پاگل،
سودائی، کمزور دماغ والا، بیوقوف۔ اِخْتِبال: دماغی
خرابی، مَخْبُول: پاگل، سودائی، کند ذہن، غبی،
بیوقوف، احمق، گدھا، دیوانہ، پریشان، مُخَبَّل:
پریشان، بوکھلایا ہوا، چکرایا ہوا، حیران پریشان،
حیران، دہشت زدہ، گڈمڈ، الجھا ہوا، غیر واضح، غیر
مربوط۔

خبن: ا۔ خَبَنَ ۔ خَبْنًا و خِبانًا الثوبَ: کپڑے کو موڑ کر
سینا۔ ۔ و اخْتَبَنَ الطعامَ: کھانے کو کپڑے کی تہہ میں
چھپانا۔ اِخْتَبَنَ الشيءَ: کو کپڑے کی تہہ میں پکڑنا،

لینا۔ الخُبنَة جمع خُبَن: کپڑے کی تہہ، تہہ کردہ دامن۔ خوراک جو کپڑوں کی تہہ میں لی جائے۔ رجلٌ خُبُنٌ: سمٹے ہوئے اعضاء والا آدمی۔

۲۔ خَبَنَ ـِ خَبْنًا و خِبانًا الشاعرُ: شاعر کا اپنے شعروں میں خبن استعمال کرنا۔ الخَبن في الشِّعر: دوسرے ساکن جزء کا حذف۔ جیسے فاعلن میں الف حذف کر کے اسے فَعِلُن کر دینا۔

خبا: خَبَا ـُ خَبْوًا و خُبُوًّاتِ النارُ او الحِدّةُ: آگ یا حرارت کا ٹھنڈا ہونا، مندا پڑنا، بجھنا۔ کہا جاتا ہے: خبا الهبهُ: اس کے غصہ کا جوش ٹھنڈا ہو گیا، فرو ہوا۔ اَخبَا النارَ: آگ کو بجھانا۔

○ خَبَأ ـُ خَبْوًا و خُبُوًّا: آگ کا بجھنا، بجھ جانا۔

خبی: خَبِیَ الشیءَ: بمعنی خَبَأه ـ (کو چھپانا)۔ خَبَّی و اَخبَی و تَخَبَّی الخِباءَ: خیمہ نصب کرنا، اِستَخبَی الخباءَ: خیمہ نصب کرنا، خیمہ میں داخل ہونا۔ الخِباء جمع أَخْبِيَة: اون یا اونٹ کے بالوں کا خیمہ، بالی میں جو یا گیہوں کے دانے کا چھلکا، شگوفے کا غلاف۔

○ خَبْیَاری: سزجن یا دوسری بڑی مچھلی کے انڈے جو خاص طور پر تیار کر کے، کھانے کے شروع میں کھائے جاتے ہیں۔

خت: خَتَّ ـُ خَتًّا السِنانَ الیه: کو پے در پے نیزے مارنا۔ اَخَتَّ الرجلُ: باپ کے ذکر پر شرمندہ ہونا، شرم کرنا۔ ـهُ: کا حصہ کم کرنا۔ الخَتَت: بدن کی سستی۔ الخَتِیت: خسیس، ناقص۔

ختأ: خَتَأ ـَ خَتْأً عن کذا: کو سے روکنا، منع کرنا۔ اِختَتَأَ: کا خوف وغیرہ سے رنگ متغیر ہونا۔ ـمن فلان: سے شرم، ڈر یا ذلت کے سبب چھپنا۔ ـهُ: کو دھوکا دینا۔ ـالشیءَ: کو اچک لینا۔ مَفازَةٌ مُختَتِئَةٌ: بیابان جس میں راستہ نہ ملتا ہو۔

ختر: ا۔ خَتَرَ ـِ خَتْرًا ه: سے بری طرح بیوفائی کرنا۔ صفت: خاتِر و ختّار و خَتِیر و خَتُور و خِتِّیر۔

ب۔ خَتَرَ ـُ خَتْرًا و خُتُوراتٌ نفسُهُ: کا جی متلانا، بگڑنا۔ خَتِرَ ـَ خَتَرًا: زہر یا دوا پینے سے سن اور بے حس ہو جانا۔ خَتَّرَهُ الشرابُ: شراب کا کسی کے نفس کو خراب کر دینا اور ڈھیلا کر کے چھوڑنا۔ تَخَتَّرَ: سست ہونا، ڈھیلا ہونا بیماری وغیرہ کی وجہ سے کسی کے بدن کا سست ہونا۔

۳۔ خَتَرَبَ هُ: کو کاٹ ڈالنا، پارہ پارہ کر دینا۔

۴۔ خَتْرَم خَتْرَمَةً: گھبراہٹ یا بات نہ کر سکنے کی وجہ سے خاموش رہنا۔

○ خَتَرَ ـِ خَتْرًا ه: کو دغا دینا، سے غداری کرنا، سے بیوفائی کرنا، کو دھوکا دینا۔ خَتْر: بیوفائی، اعتماد کی خلاف ورزی، غداری، دغا، افشائے راز، دھوکا، فریب۔ خَتّار: بے وفا، نمک حرام، دغاباز، عیار، دھوکے باز، فریبی۔ خاتِر: بیوفا، غدار، دغاباز، نمک حرام۔

ختع: خَتَعَ ـَ خَتْعًا و خُتُوعًا الدلیلُ بالقوم: راہبر کا لوگوں کی اندھیرے میں رہبری کرنا۔ ـعلی القوم: لوگوں کے پاس اچانک آ جانا۔ ـ وانْخَتَعَ فی الارض: زمین میں دور تک نکل جانا۔ الخَتِع و الخُتَع: ماہر رہنما۔ الخَوْتَع: ماہر رہنما۔ (ح) خرگوش کا بچہ۔ الخِتاع: چمڑے کا دستانہ جو باز پالنے والے باز کے پنجوں کی خراش کے خوف سے پہنتے ہیں۔

ختل: ا۔ خَتَلَ ـِ خَتْلاً و خَتَلانًا و خاتَلَ مُخاتَلَةً ه: کو دھوکا دینا۔ کہا جاتا ہے: خاتَلَ الصیادُ: شکاری کا دبے پاؤں چلنا کہ شکار کو آہٹ محسوس نہ ہو۔ صفت: خاتِل و خَتُول۔ تخاتلوا: ایک دوسرے کو فریب دینا۔ اِختَتَلَ الرجلَ: کو دھوکا دینا۔ الخَتّال مونث خَتّالَة: بڑا دھوکے باز، فریبی۔

۲۔ اِختَتَلَ لأسرارِ القوم: لوگوں کی راز کی باتوں کو چوری سے سننا۔ الخِتل: چھپنے کی جگہ، خرگوش کا بل۔

۳۔ الخَوتَل: ظریف، دانا آدمی۔

○ خَتَلَ ـِ خَتْلاً و خَتَلانًا ه: کو دھوکا دینا، فریب دینا۔ کے ساتھ دورخی سے کام لینا۔ کو جل دینا، خاتَلَ ه: بمعنی خَتَلَه۔ منافقت سے پیش آنا، منافقانہ رویہ اختیار کرنا۔ اِختَتَلَ: بمعنی خَتَلَه۔ خَتْل و مُخاتَلَة: دھوکا، فریب، دغا، دورخی، فریب کاری، جل، ٹھگی، مُخاتِل: دھوکے باز، فریبی مکار، عیار، چالباز، حیلہ ساز، روباہ صفت، متنفی۔

ختم: ا۔ خَتَمَ ـِ خَتْمًا و خِتامًا الشیءَ و علیه: پر مہر لگانا۔ خَتَّمَ: اچھی طرح ختم کرنا، مہر لگانا۔ ـهُ: کو انگوٹھی پہنانا۔ تَخَتَّمَ الخاتمَ و به: انگوٹھی کو اپنی انگلی میں پہننا۔ کہا جاتا ہے تَخَتَّمَ بالعقیق: اس نے عقیق جڑی انگوٹھی پہنی۔ (عقیق سرخ رنگ کا موتی) الخاتام جمع خَواتِیم: انگوٹھی خواہ اس پر پہننے والا کا نام کندہ ہو یا نہ ہو۔ مہر۔ الخاتَم: مہر۔ والخاتِم جمع خَواتِم و خُتُم: انگوٹھی، مہر، جس سے ختم کیا جائے۔ الخَتَم: انگوٹھی، مہر۔ الخَتم: مہر، جس سے ختم کیا جائے۔ الخِتام جمع خُتُم: ہر وہ چیز جس سے کسی چیز پر مہر لگائی جائے۔

۲۔ خَتَمَ ـِ خَتْمًا و خِتامًا العملَ: کام سے فراغت حاصل کرنا۔ ـالکتاب: پوری کتاب پڑھ جانا۔ اللّٰهُ له بالخیر: کا اچھا انجام کرنا۔ اَختَمَ الکتابَ: کتاب کا خاتمہ تک پہنچنا۔ اِختَتَمَ هُ: کو پورا کرنا۔ الخاتَم و الخاتِم جمع خَواتِم و خُتُم: ہر چیز کا انجام۔ الخاتِمة جمع خَواتِیم و خاتِمات: الخاتم کا مونث: انجام، نتیجہ، اخیر۔

۳۔ خَتَمَ ـِ خَتْمًا و خِتامًا علی قلبه: کو بے سمجھ بنانا۔ کہا جاتا ہے: خَتَمَ علیك بابهُ: سے اعراض کرنا۔ ـالاناءَ: برتن کو مٹی وغیرہ سے بند کرنا۔ تَخَتَّمَ بامره: اپنے معاملہ کو چھپانا۔ ـعنه: سے غافل بنکر چپ رہنا۔ الخِتام جمع: خُتُم: مٹی۔

۴۔ خَتَمَ ـِ خَتْمًا و خِتامًا الزرعَ و علیه: کھیتی کو پہلی بار سیراب کرنا۔

۵۔ تَخَتَّمَ: عمامہ باندھنا۔ کہا جاتا ہے: تَخَتَّمَ بعمامته: اس نے اپنا عمامہ باندھا۔

۶۔ الخُتم: شہد۔ الخاتَم و الخاتِم جمع خَواتِم و خُتُم: گدی کا گڑھا۔ ٹانگوں کی تھوڑی سفیدی۔ المُخَتَّم من الخیل: وہ گھوڑا جس کی ٹانگوں میں تھوڑی سی سفیدی ہو۔

○ خَتَمَ ـِ خَتْمًا و خِتامًا ه: پر مہر لگانا، کو مہر یا انگوٹھی کی مہر دینا، پر اسٹامپ یا اسٹام لگانا، سٹامپ سے نقش لگانا، کو بند کرنا، کو غیر اثر پذیر بنانا، ناقابل رسائی یا پہنچ سے باہر بنانا۔ ـعلی القلوب: (اللہ تعالیٰ کا) دلوں کو غیر اثر پذیر بنانا۔ ـه بـ: اپنی مہر لگانا، کو ختم کرنا، خاتمے پر پہنچانا، مکمل کرنا (زخم) کو بند کرنا، صحت یاب کرنا، مندمل کرنا۔ تَخَتَّمَ بـ: (انگوٹھی) پہننا، ـبالذهب: سونے کی انگوٹھی پہننا۔ اِختَتَمَ ه: کو ختم کرنا۔ خَتْم: مہر لگانا جمع اَختام و خُتُوم: مہر، انگوٹھی کی مہر، مہر کا ٹھپا، اسٹامپ، ٹکٹ، اسٹامپ کا ٹھپا۔ بمعنی خَتْمة: قرآن مجید (کی تلاوت) کا ختم۔ ختمُ البرید: ڈاک کی مہر، ڈاکخانے کی مہر، ڈاک خانے کا ٹھپا۔ شمعُ الختم (مہر لگانے کی) لاکھ خَتْمة جمع خَتَمات: ختم قرآن (خصوصاً کسی تقریب میں)۔ خاتَم و خاتِم جمع خَواتِم: مہر، انگوٹھی، انگوٹھی کی مہر، سٹامپ۔ خاتم الزواج: شادی کی انگوٹھی۔ خاتَمُ النبیین: آخری نبی (رسول کریمؐ) خاتام جمع خَواتِیم: مہر کی انگوٹھی، انگوٹھی۔ خِتام: لاکھ، انجام خاتمہ، اختتام۔ فی الخِتام: آخرکار، انجام کار بالآخر، خِتامی: آخری، کلمةٌ خِتامِیَّة: آخری تقریر، اختتامی تقریر۔ اِختِتام: خاتمہ، انجام اخیر، آخر آخری حصہ، اختتام۔ خاتِمة جمع خَواتِم و

خَوَاتِیم: آخر، خاتمہ، انجام، آخری حصہ، اختتام، کتاب کا خاتمہ، خَوَاتِیم: آخری مرحلہ یا منزل۔ مُخَتَّم: انگوٹھی یا انگوٹھیاں پہنا ہو (ہاتھ) مُخْتَتَمٌ: آخر، اخیر، انجام، خاتمہ، آخری حصہ، اختتام۔

ختن: ا۔ خَتَنَ ـُ خَتْنًا الشیءَ: کو کاٹنا۔ ـالصبیَّ: بچہ کا ختنہ کرنا۔ بچہ جس کا ختنہ کیا گیا ہو: خَتِین و مَخْتُون۔ اِخْتَتَنَ الصبیُّ: بچہ کا ختنہ شدہ ہونا۔ الخِتَان۔ الخِتَانَة: ختنہ، ختنہ کرنے والے کا پیشہ۔

۲۔ خَتَنَ ـُ خُتُونًا و خُتُونَةً و خَاتَنَ ہُ: کو داماد بنانا۔ الخَتَن جمع اَخْتَان: عورت کی طرف سے رشتہ دار جیسے سسر، سالا، داماد۔ الخَتَنَة: الخَتَن کا مؤنث ساس۔

۳۔ خَتَنَ ـُ خَتْنًا الرجلَ: کو دھوکا دینا۔ خَاتَنَ الرجلَ: کو دھوکا دینا۔

۴۔ الخَاتُون جمع خَوَاتِین: شریف زادی، بیگم۔ المَخْتُون من الأعوام: خشک سال۔

ختا: خَتَا یَخْتُو خَتْوًا: غم یا بیماری سے شکستہ دل ہونا۔ ـہُ: کو کسی بات سے روکنا۔ اَخْتَی المتاعَ: کپڑوں کو ایک ایک کر کے فروخت کرنا۔ اِخْتَتَی اِخْتِتَاءً: غم یا بیماری سے شکستہ دل ہونا۔

خت: خَتَّتَ الشیءَ: کو جمع کرنا، کی اصلاح کرنا۔ اِخْتَتَّ: شرم کرنا۔ الخُتّ: سیلاب کا کوڑا کرکٹ یا پانی کے اوپر کی خشک شدہ کائی۔ الخُتَّة و الخَتَّة: آگ سلگانے کے لئے چھوٹی چھوٹی لکڑیوں کا گٹھا۔

خثر: ا۔ خَثَرَ ـُ خَثْرًا و خُثُورًا و خَثَرَانًا خَثِرَ ـَ خَثَرًا و خَثُرَ ـُ خَثَارَةً و خُثُورَةً و تَخَثَّرَ اللبنُ: دودھ کا گاڑھا ہونا، دہی بننا صفت: خَاثِر۔ اَخْثَرَ الزبدَ: مکھن کو بغیر پگھلائے چھوڑ دینا۔ خَثَّرَ و اَخْثَرَ اللبنَ: دودھ کو گاڑھا کرنا، دہی بنانا۔ ایک ضرب المثل ہے۔ ما یدری ایُخثِر ام یُذِیب: وہ اپنے کام میں متردد ہے، نہیں جانتا کہ کرے یا نہ کرے۔ الخَاثِر من اللبن وغیرہ: گاڑھا دودھ وغیرہ۔ کہا جاتا ہے: اِسْتَیْقَظَ فلانٌ خَاثِرَ النفس: فلاں شخص بیدار ہوا تو اس کی طبیعت بوجھل، ست اور بدمزہ تھی۔ الخُثَارَة: بچا ہوا گاڑھا گاڑھا دودھ۔ کہا جاتا ہے: ذهب صفوهُ و بقیت خُثارتہ: اس کا صاف اور خالص حصہ ختم ہو گیا اور تلچھٹ باقی رہ گئی۔

۲۔ خَثَرَ ـِ خَثَرَاتُ نفسُ الرجل: کا جی متلانا، مضطرب ہونا۔

۳۔ الخَاثِرَة: جماعت۔ الخُثَار: دسترخوان پر بچی کچھی چیزیں۔ الخُثَارَة: چیز کا بقیہ۔

○ خَثَرَ ـُ و خَثِرَ ـَ: ٹھوس ہو جانا، گاڑھا ہو جانا، ٹھوس بننا، جمنا، موٹا ہونا، گاڑھا ہونا، لیس دار ہونا، نیم سیال ہونا، منجمد ہونا، جم جانا، دہی جمنا۔ خَثَّرَ و اَخْثَرَ ہُ: (سیال چیز) کو موٹا کرنا، گاڑھا کرنا، (دودھ) کو دہی بنانا۔ تَخَثَّرَ: بمعنی خَثَرَ و خَثِرَ، خَثْرَة: انجماد خون (طب) خُثَار: تلچھٹ، پھیچن، میل، پھپھوندی، فضلہ، تیل تنبولی، نیچ ذات کے لوگ، بھیڑ، انبوہ۔ خُثَارَة: تلچھٹ، گاد، دُرد۔ تَخَثُّر: انجماد، جماؤ۔ تَخَثُّرٌ فی المخّ: دماغ میں انجماد خون۔ خَاثِر: گاڑھا، جما ہوا۔ لیس دار، جس پر لیس دار تہہ جم گئی ہو، دہی بنا ہوا، منجمد، سخت، ڈلا بنا ہوا، تودا بنا ہوا، گاڑھا کیا ہوا، دہی۔ مُخَثَّر: موٹا کیا ہوا، گاڑھا کیا ہوا، جمایا ہوا، دہی بنایا ہوا۔ چپچپا، لباب دار، لیس دار، جس پر لیس دار تہہ جم گئی ہو۔ ڈلا بنا ہوا، تودا بنا ہوا، منجمد۔

خثع: تَخَثْعَمَ: خون آلود ہونا۔ الخَثْعَمَة: جسم کا خون آلود ہونا یا اکٹھے ہو کر لوگوں کا جانور کو ذبح کرنا اور مل جل کر کھانا پھر اس جانور کے خون میں خوشبو ملا کر ہاتھ رنگنا اور آپس میں ایک دوسرے کی مدد کرنے کا معاہدہ کرنا۔ الخَثْعَم و المُخَثْعَم (ح): شیر۔

خثل: الخَثْلَة: موٹی عورت۔ والخَثَلة من البطن (ع): پیڑو۔ کہا جاتا ہے: طعنہ فی خثلۃ بطنہ: اس نے اس کے پیڑو میں نیزہ مارا۔

خثم: ا۔ خَثِمَ ـَ خَثَمًا: چوڑی یا موٹی ناک والا ہونا صفت: خَثِم و اَخْثَم۔ ـ الْاَنْفَ: کی ناک کو کچل دینا۔ خَثَّمَ الشیءَ: کو چوڑا کرنا۔ الخُثُمَة: ناک کی چوڑائی۔ یا موٹائی۔

۲۔ خَثِمَ ـَ خَثَمَاتِ اخلافُ الناقة: اونٹنی کے تھنوں کا بند ہونا۔

خجّ: خَجَّ ـُ خَجًّا ہُ: کو ہٹانا، دفع کرنا۔ ـ برجلہ: پاؤں سے خاک اڑانا۔ ـ بسلحہ: پاخانہ کرنا۔ ـ الحَطَبَ: لکڑی پھاڑنا، چیرنا۔ ـ ساعدہُ: کی کلائی کا گٹھا ہوا ہونا۔ اِخْتَجَّ الجملُ: اونٹ کا بیچ کھاتے ہوئے جلد چلنا۔ الخَجُوج من الریاح: تیزی سے گزرنے والی یا چلتے ہوئے چکر دار آندھی۔

خجأ: خَجَأَ ـَ خَجْأً الرجلُ: پیچھے ہٹنا، ذلیل ہونا۔ ـ اللیلُ: رات کا اختتام پر پہنچنا۔ ـہُ: کو مارنا، خَجِیءَ ـَ خَجَأً: شرم کرنا۔ اَخْجَأہُ: سے سوال میں اصرار کرنا، تَخَاجَأَ: دیر لگانا۔ الخَجَأَة: موٹا اور سست، احمق۔

خجف: الخَجْف والخَجِیف: اوچھا پن۔

خجل: ا۔ خَجِلَ ـَ خَجَلًا: شرم و حیا سے مضطرب ہونا۔ صفت: خَجِل و خَجْلَان۔ ـ بامرہ: اپنے معاملہ میں مشتبہ ہونا۔ ـ البعیرُ بالحمل: پر بوجھ کا بھاری ہونا۔ ـ من کذا: سے زچ ہونا۔ ـ فی طلب الرزق: رزق طلبی میں سست ہونا۔ خَجَّلَ و اَخْجَلَ ہُ: کو شرمندہ کرنا۔ الخجل (مص): حیا، شرم۔

۲۔ خَجِلَ ـَ خَجَلًا الثوبُ: کپڑے کے نیچے کے حصہ کا بہت پھٹا ہوا ہونا اور فراخ ہونا۔ صفت: خَجِل۔ ـ النباتُ: نباتات کا زیادہ اور گنجان ہونا صفت خَجِل اَخْجَلَ النباتُ: نباتات لمبا اور گنجان ہونا۔

○ خَجِلَ ـَ خَجَلًا: گھبرا جانا، پریشان ہونا۔ ـ من: کسی چیز سے خفیف، پریشان یا شرمندہ ہونا، سے شرمسار ہونا، شرمانا۔ شرم محسوس کرنا، شرمندہ ہونا، کے سامنے یا کسی چیز کے بارے میں گھبراہٹ یا پریشانی محسوس کرنا۔ خَجَّلَ و اَخْجَلَ ہ: کو شرمندہ کرنا۔ غیرت دلانا، ذلیل کرنا، خفیف کرنا، کو گھبرا دینا، پریشان کرنا، شرمسار کرنا۔ خَجَل من: پر شرم، شرمندگی، ندامت، ذلت، رسوائی، شرمساری۔ شرم، لاج، حیا، شرمیلا پن، لحاظ، جھجک، حجاب اندیشہ، بزدلی، وحشت، بھڑک، خجالت، شرمساری، شرم کی بات، بے غیرتی، بے وقری، بے قدری خفت، ذلت، رسوائی بدنامی، بے آبروی، فضیحت، شرمناک یا ذلیل حرکت۔ یا لَلْخَجَل: اف یہ رسوائی، ہائے یہ ذلت! یہ تو بڑی شرمناک بات ہے! خَجِل: شرمندہ، نادم، شرمسار۔ شرمیلا، جھجکنے والا، بے حوصلہ، لجیلا، حیادار، جھینپنے والا، بھڑکنے والا، ڈرپوک، بزدل، خائف، بودا، بے حد شرمیلا، ڈھکنے والی فراوان روئیدگی، نباتات، سبزی، بہت اور بافراط روئیدگی لمبا لٹکتا یا لہراتا (لباس)۔ خَجُول: شرمندہ، نادم، شرمسار، شرمیلا، حیادار، جھینپنے والا، دور رہنے والا، بھڑکنے والا، ڈرپوک، بزدل، خائف، لجیلا بے حد شرمیلا، اپنے اوپر بھروسہ نہ رکھنے والا، بدگمان، خَجْلَان: شرمندہ، نادم، شرمسار، شرمیلا، حیادار، جھینپنے والا، دور رہنے والا، بھڑکنے والا، ڈرپوک، بزدل شرم سے حواس باختہ، گھبرایا ہوا، پریشان۔ مَخْجُول: شرمندہ۔ خجل، نادم، منفعل، شرمیلا، جھینپو۔ مُخْجِل: شرم کرنے پر ابھارنے والا، شرمناک، براہ موم، سخت برا، رسوائی کا موجب، رسواکن، فضیحت ناک۔ الأعضاءُ المُخْجِلَة: بیرونی آلات تناسل یا اعضائے تناسل، خصوصاً عورت

کے (Pudenda)۔

خجی: خجی ــِ خجیًا التراب برجلِهٖ: پاؤں سے خاک اڑانا۔ خَجِیَ ــَ خَجًی: شرم کرنا، حیا کرنا۔

خدّ: ۱۔ خَدَّ ــُ خَدًّا فیه الضربُ: میں چوٹ کا نشان چھوڑنا۔ الاَخادید: کوڑے کی مار کے نشانات۔ اسی سے ہے۔ اخادیدُ الحبال: کنویں میں رسی کھینچنے کے نشانات۔

۲۔ خَدَّ ــُ خَدًّا الارضَ و فی الارض: زمین پھاڑنا۔ الخَدّ جمع اَخِدَّة و خِدَاد و خِدَّان: لمبا گڑھا، پانی کی نہر طریقہ۔ الخُدَّة جمع خُدَد: لمبا گڑھا۔ الاَخدُود جمع اَخَارِید: لمبا گڑھا، خندق۔ المِخَدَّة جمع مَخَادّ: زمین پھاڑنے کا آلہ۔

۳۔ خَدَّدَ تَخدِیدًا لحمُهٗ: کا دبلا ہو کر گوشت کا جھری دار ہونا۔ لحمَهٗ: کو دبلا کرنا۔ تَخَدَّدَ لحمه: کے دبلا ہونے کے سبب گوشت کا جھری دار ہونا۔

۴۔ خادَّ مُخادَّةً ہٗ: کے کام میں مزاحم ہونا۔ تَخادًّا: ایک دوسرے کی مزاحمت کرنا۔ تَخَدَّدَ القومُ: لوگوں کا فرقوں میں بٹنا۔

۵۔ الخدّ جمع اخِدَّة و خِدَاد و خِدَّان: لوگوں کی ایک جماعت۔ جمع خُدُود من الوجه (ع ا): رخسارہ۔ الخُدُود: کواڑ کے دونوں پٹوں کے اطراف میں لکڑی کے تختے۔ المِخَدَّة جمع مَخَادّ: سوتے وقت رخسارہ رکھنے کا تکیہ۔ المِخَدَّان: دونوں کچلیاں۔

○ خَدَّ ــُ خَدًّا ہٗ: زمین میں ہل چلانا، لیک ڈالنا۔ تَخَدَّدَ: لیک پڑنا۔ (کھال پر) جھریاں پڑنا۔ خدّ جمع خُدُود: رخسارہ، جانب، بغلی یا پہلو کا حصہ۔ صَعَّر خَدَّهٗ: متکبرانہ وضع قطع اختیار کرنا۔ خَدّ و خُدَّة جمع خُدَد: لکیر، ابھری ہوئی لکیر، باہن، پہیوں سے بنی ہوئی نالی، جھری، خانہ۔ اخدُود: لکیر، ابھری ہوئی لکیر، باہن، پہیوں سے بنی ہوئی نالی، جھری، خانہ، خندق، گڑھا، غار۔ مِخَدَّة جمع مَخَادّ: تکیہ، گدہ، گاؤ تکیہ۔

خدب: ۱۔ خَدَبَ ــُ خَدْبًا ہٗ بالسیف: کو تلوار سے مارنا۔ الخَدِب من السیوف: کاٹنے والی تلوار۔ طعنة او حربةٌ خَدبَةٌ و خَدْبَاء: نیزہ یا برچھی جس کا گھاؤ سخت اور کشادہ ہو۔

۲۔ خَدَبَ ــُ خَدْبًا تهُ الحیَّةُ: کو سانپ کا ڈسنا۔

۳۔ خَدَبَ ــُ خَدْبًا: جھوٹ بولنا۔ الخَدَّاب: بڑا جھوٹا۔

۴۔ تَخَدَّبَ: لمبا ہونا۔ خَدَب: لمبائی (کہا جاتا ہے: فی لسانه خَدَبٌ: اس کی زبان سے اوچھا پن اور حماقت ٹپکتی ہے۔) اوچھا پن، حماقت، ہلکا پن، بیوقوفی۔ الخَدِب والاَخدَب: لمبا بیوقوف، جلد باز۔ الخَدْبَة: لمبائی۔

۵۔ تَخَدَّبَ: درمیانی چال چلنا۔

خدج: خَدَجَ ــُ خِداجًا ت الدابَّةُ: جانور کا ادھورا بچہ گرانا۔ صفت: خادِج و مُخدِج۔ لہٰذا ادھورا بچہ یا وقت سے پہلے پیدا ہونے والے بچے کو خَدِیج و خَدُوج و مُخدَج کہتے ہیں۔ خَدُوج کی جمع خُدُوج و خِداج و خَدَائِج ہے۔ خَدَّجَتِ الناقةُ: بمعنی خَدَجَتْ۔ اَخدَجَ تِ الدابَّةُ بمعنی خَدَجَتْ: ــ الشیءُ: ناقص ہونا۔ ــ صلاتَهٗ: بعض ارکان نماز میں کمی کرنا۔ الخِدَاج: نقصان، کمی۔

○ خَدِیج: قبل از وقت پیدا ہونے والا بچہ۔ خِداج: اسقاط،

خدر: ۱۔ خَدِرَ ــَ خَدَرًا العضوُ: عضو کا سن ہو جانا۔ ــت العینُ: آنکھ کا بھاری ہونا۔ خَدَّرَ و اَخدَرَ العضوَ: عضو کو سن کر دینا، بے حس کر دینا۔ الخادِر: سست، کاہل، حیران۔ الخَدَر (طب): عضو کی بے حسی، کاہلی، سستی۔ الخَدِر: بے حس عضو والا۔

۲۔ خَدِرَ ــَ خَدَرًا الحرُّ: گرمی کا تیز ہونا۔ ــ النهارُ: دن کا تیز گرمی اور حبس والا ہونا۔

۳۔ خَدِرَ ــَ خَدَرًا البردُ: سردی کا تیز ہونا۔ نهارٌ خَدِرٌ: نمناک سرد دن۔

۴۔ خَدَرَ ــُ خُدُرًا: متحیر ہونا۔ الخادِر: متحیر۔

۵۔ خَدَرَ ــُ خَدْرًا بالمکان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ ــ الاَسدُ فی عرینه: شیر کا ماند میں رہنا۔ و خَدَّرَ البنتَ: لڑکی کو پردہ میں رکھنا۔ اخدَرَ بالمکان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ ــ مع اهلٖ: اپنے لوگوں کے ساتھ قیام کرنا۔ الاسدُ: شیر کا جھاڑی میں رہنا۔ ــ البنتَ: لڑکی کو پردہ میں رکھنا۔ ــ الاسدَ عرینُهٗ: جھاڑی کا شیر کو چھپا لینا۔ ــ اللیلُ القومَ: رات کا لوگوں کو ڈھانپ لینا۔ تَخَدَّرَ و اِختَدَرَ: چھپنا۔ ــت البنتُ: لڑکی کا پردہ میں رہنا۔ الخِدْر جمع خُدُور و اَخدار جج اخادِیر: ہر ایک چیز جس سے پردہ کیا جائے، شیر کی جھاڑی، لڑکی کے لئے مکان کے ایک گوشہ میں لگایا ہوا پردہ، لڑکی کے رہنے کی خاص علیحدہ جگہ، رات کی تاریکی۔ الخدر: تاریکی، تاریک جگہ۔ الخَدِر من اللیالی: اندھیری رات، ــ من الامکنة: چھپی ہوئی تاریک جگہ۔ الخِدار: شیر کی جھاڑی۔ الخُدْرَة: سخت تاریکی۔ الأخدَر: تاریک رات۔ ــ والأخدِری (ح): ایک قسم کا جنگلی گدھا۔ الخادِرَة (ح): تتلی (پتنگے کا) پیلہ (کیڑے کی دوسرے مرحلہ میں لی ہوئی شکل) اس حالت میں پتنگا پوری طرح خول میں چھپا ہوتا ہے۔ المَخدورُ من الهوادج: پردہ پڑا ہوا ہودہ۔ الخُدارِیّ: تاریک رات، سیاہ بادل۔ ایک قسم کا جنگلی گدھا۔ الخدارِیَّة (ح): عقاب۔

۶۔ خَدَرَ ــُ خُدُرًا الظبیُّ: ہرن کا گلہ سے پیچھے رہ جانا۔

۷۔ الخَدَرْنَق جمع خَدَارِن (ح): زمکڑی بعض کے نزدیک: زمکڑی، بڑی لکڑی، مکڑا۔

○ خَدِرَ ــَ خَدَرًا: (ٹانگ بازو وغیرہ کا) سن یا شل ہونا جھنجھنانا۔ خَدَرَ ــُ خَدْرًا ھا: لڑکی کو عورتوں کے لئے مخصوص حصہ میں رکھنا، کو علیحدگی میں رکھنا۔ خَدَّرَ ہ/ھ: کو سن یا شل کرنا، بے حس کرنا، اکڑا دینا، بے ہوش کرنا، مدہوش کرنا (دماغ) مختل کرنا، مدہوش کرنا۔ سلا دینا، بیہوش کرنے والی دوا دینا۔ ــھا: لڑکی کو عورتوں کے لئے مخصوص جگہ میں رکھنا، علیحدہ رکھنا۔ اخدَرَ ہ/ھ: کو سن کرنا، شل کرنا، بے حس کرنا اکڑا دینا، بے ہوش کرنا، مدہوش کرنا۔ تَخَدَّرَ: سن ہونا، شل ہونا، بیہوش ہونا، بے حس ہونا، ساکن ہونا، بے حرکت ہونا۔ خِدْر جمع خُدُور و اخدار و اخادِیر: پردہ، عورتوں کے رہنے کی جگہ (خیمہ میں) خواتین کا ذاتی کمرہ، حجلہ۔ خَدَر و خُدْرَة: بے حسی، شل ہونا، (کسی عضو کی جو سو گیا ہو) بے حسی، حیرت، سستی مدہوشی۔ خَدِر: بے حس شل (عضو)، بیہوش بے حرکت، سن، سست، بدحواس۔ تخدِیر: دوا دے کر بے حس یا بیہوش کرنا، سن کرنا، غنودگی طاری کرنا۔ خادِر: ڈھیلا، نرم، سست، بے طاقت، ضعیف، کمزور، ناتواں، کاہل، مضمحل، سن، بے حس، بے حس و حرکت، بدحواس، اپنے مسکن میں چھپا ہوا، تاک لگائے یا تاک میں رہنے والا (شیر) خادِرَة: تتلی یا پتنگے وغیرہ کی پر نکلنے سے پہلے کی حالت۔ مُخَدِّر: وہ چیز جو بیہوش کر دے درد دور کرنے والی (دوا)، سکون پیدا کرنے والی دوا۔ جمع مُخَدِّرات: بیہوشی پیدا کرنے والی نشہ آور، خواب آور (دوا) بے ہوش کرنے والی دوا، خواب آور یا نشہ والی دوا۔ مُخَدَّر: بے حس، سن، شل، بے حس و حرکت، سست کاہل، بے ہوش، مدہوش، نشہ میں چور، پڑے ہوئے۔ مُخَدَّرَة: بیرونی دنیا سے علیحدگی میں رکھی ہوئی لڑکی۔ پردہ نشین لڑکی۔

خدش: خَدَشَ ــِ خَدْشًا و خَدَّشَ ہٗ: کو نوچنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا، خراش لگانا۔ الخَدْش جمع خُدُوش و خِداش و اخناش: خراش۔ الخَدُوش: بہت خراشیں لگانے والا، مکھی، پسو۔ المُخادِش و المُخدِّش

(ح): بلی۔المُخَدَّش: انسان کی گردن کی کٹنے کی جگہ۔

○خَدَشَ ۔ خَدْشًا ہ: کونوچنا، کھرچنا، چھیلنا، پیناخن مارنا، پنجہ مارنا، کوزخمی کرنا، خراب کرنا، پھاڑنا، ٹکرے ٹکرے کرنا، کے پرخچے اڑانا، کی تکہ بوٹی کرنا، پاش پاش کرنا، کوسخت صدمہ پہنچانا، (تہذیب وشائستگی کے قواعد) کی خلاف ورزی کرنا، کسی شخص کی عزت کو نقصان پہنچانا۔ کی بے حرمتی کرنا (امن) میں خلل ڈالنا۔ سُمْعَتَہٗ: کی شہرت کوداغ لگانا برباد کرنا۔

خَدَّشَ: بمعنی خَدَشَ۔ خَدْش جمع خُدُوش و اَخْدَاش: خراش، خراش کانشان، رگڑ۔

خدع: ا۔خَدَعَ ۔ خَدَعَ ۔ خِدَعًا و خَدْعًا ہٗ: کودھوکا دینافریب میں لانا۔خَادَعَ مُخَادَعَۃً و خِدَاعًاہٗ: کو دھوکا دینا، فریب میں لانا۔العینَ: آنکھ کی دیکھی ہوئی بات میں شک ڈالنا۔ سورہ نساء میں ہے یخادعون اللّٰہ و ھو خادِعُھُم: وہ اپنے طور پر اللہ کودھوکا دینے کی کوشش کرتے ہیں۔ جب کہ اللہ تعالیٰ ان کے لئے کرم فرمائی دکھا کر ان سے آخرت کے عذاب کو چھپاتا ہے یعنی ان کے دھوکہ کا بدلہ دیتا ہے۔اَخْدَعَ ہٗ: کو دغابازی پر اکسانہ، برانگیختہ کرنا۔ تَخَدَّعَ ہ: کو دھوکا دینا، فریب دینا۔ ــــ لہ: کو جھوٹ موٹ دھوکا دینا۔تَخَادَعَ: دھوکا کھانے کا بہانہ کرنا۔ ــــ القومُ: ایک دوسرے کودھوکا دینا۔اِنْخَدَعَ: دھوکا کھانا، فریب میں آجانا، دھوکے پر رضامند ہوجانا۔ ــــبہ: سے دھوکا کھانا۔اِخْتَدَعَ ہ: کودھوکا دینا، فریب میں لانا۔الخَدِیْعَۃ جمع خَدَائِع و الخُدْعَۃ و الخِدَاع: دھوکے کا ذریعہ، مکر، حیلہ۔الخُدَعَۃ: بہت دھوکا کھانے والا، جسے لوگ دھوکا دیتے رہیں۔الحربُ خُدْعَۃٌ: جنگ میں مرد دھوکا کھاجاتے ہیں۔الخُدَعَۃ و الخَدَّاع: بہت دھوکا دینے والا۔الأَخْدَع جمع اَخَادِع: اسم تفضیل: زیادہ دھوکے باز۔الخَیْدَع: بہت دھوکا دینے والا، ناقابل اعتبار دوست، سراب، مکار بھیڑیا۔الخَدُوع جمع خُدُع: بہت دھوکا دینے والا، بہت فریبی۔المُخَدَّع: تجربہ کار جو کئی بار دھوکے کھاچکا ہو۔

۲۔خَدَعَ ۔ خَدْعًا و خَدَعًا الضبُ فی جُحْرِہ: سوسمار کا اپنے بل کے اندر جانا۔ ــــت الشمسُ: سورج کا غائب ہونا۔ ــــت الطریقُ: راستہ کا غیر معلوم ہونا۔الثوبَ: کپڑے کو موڑنا، تہہ کرنا۔ ــــالامرَ: معاملہ کو چھپانا۔اَخْدَعَ الشیءَ: کو چھپانا، پوشیدہ کرنا۔طریقٌ خادِعٌ و خَدُوع: وہ راستہ جو کبھی نظر آئے اور کبھی اوجھل ہوجائے۔الخَیْدَع: مقصد کے مخالف نامعلوم راستہ۔الخَادِعَۃ: مکان کی کوٹھڑی۔ بڑے دروازے کی کھڑکی۔ عام لوگ اسے خُوخَۃ کہتے ہیں۔المِخْدَع و المُخْدَع و المَخْدَع جمع مَخَادِع: کوٹھری جو بڑے گھر کے اندر ہو۔

۳۔خَدَعَ ۔ خِدَعًا و خَدْعًا الشیءُ: چیز کا خراب ہو جانا۔الخادِع من الدنانیر: کم وزن دینار۔

۴۔خَدَعَ ۔ خِدَعًا و خَدْعًا الرجلُ: عطیہ دینے سے رکنا، کی دولت کا کم ہونا۔المطرُ: بارش کا کم ہونا۔ الخَدَّاعَۃ من السنین: کم پیداوار اور کم سرسبزی والا سال۔

۵۔خَدَعَ ۔ خِدَعًا و خَدْعًا السوقُ: بازار کا ٹھنڈا ہونا سرگرم ہونا۔ــــت الامورُ: مختلف ہونا۔اِنْخَدَعَتِ السوقُ: بازار کا ٹھنڈا ہونا۔

۶۔خَدَعَ ۔ خِدَعًا و خَدْعًا الرجلَ: کی رگ (اخدع) کو کاٹ دینا۔الأَخْدَعَان، الأَخْدَع کا ثنی جمع اَخَادِع (اع ا): گردن کی ہر دو جانب دو پوشیدہ رگیں۔ کہا جاتا ہے لأُقِیْمَنَّ اَخْدَعَیْکَ: میں تیرے تکبر کو مٹا دوں گا۔نیز کہا جاتا ہے فلانٌ شدیدُ الأَخدع: فلاں شخص بڑا سرکش ہے۔

○خَدَعَ ۔ خَدْعًا ہ عن: سے بے ایمانی سے کچھ حاصل کرنا۔ ــــ ہ: کودھوکا دینا، فریب دینا، جل دینا، غلط راہ پر لگانا غلط خیال دلانا، سے غلطی کرانا، کو ٹھگ لینا۔خُدِعَ عن: کے بارے میں غلطی پر ہونا، کا غلط مطلب سمجھ لینا، سے غلط تاثر لینا، کو صاف نہ دیکھ سکنا۔خَادَعَ ہ: کودھوکا دینا، فریب دینا، جل دینا، سے بے ایمانی کرنا، دغا کرنا، بے ایمانی کرنا، کودھوکا دینے کی کوشش کرنا، سے دورخی سے کام لینے کی کوشش کرنا۔اِنْخَدَعَ ب: سے غلط راہ پر لگنا، دھوکا کھانا، بہک جانا، ــ: غلطی پر ہونا۔خُدْعَۃ جمع خُدَع و خدعات: دھوکا، فریب، دغا، پاکھنڈ، ڈھکوسلا، داؤں، فریب خوردگی بے ایمانی، ٹھگی۔خُدَعَۃ: ٹھگ، دھوکے باز، عیار، فریبی، پتے باز، دغا باز۔سَوّی اَخْدَعَہٗ: کسی کا تکبر کچل ڈالنا، کوذلیل کرنا۔ خَدِیْعَۃ جمع خَدَائِع: دھوکا، فریب، مکر، دغا، چال، داؤں، غداری، بیوفائی، افشائے راز، جھوٹ۔خَدَّاع: جھوٹا، فریبی، دغا باز، جھوٹا دعویدار، مدعی، پتے باز، ٹھگ، عیار دھوکے باز، عیار، بے ایمان، دھوکے میں ڈالنے والی (شئے حالت باشکل) پرفریب۔ خَیْدَع: سراب۔ اَخَادِیع: دھوکے، فریب، ٹھگیاں، بے ایمانی کے تعلقات بالیں دین چالبازیاں، بددیانتیاں، عیاریاں، ادہام، وہمی صورتیں، توہمات، وسوسے، مغالطے۔مِخْدَع و مُخْدَع و مَخْدَع جمع مَخَادِع: چھوٹا کمرہ، کمرہ خواب گاہ، خلوت کدہ۔ خِدَاع: دھوکا، فریب، دغابازی، پاکھنڈ، فریب خوردگی، ڈھکوسلا، داؤن، غداری، دھوکا دہی، بے وفائی، دغا، افشائے راز مکاری، دورنگاپن، دوڑخاپن، ریاکاری، منافقت چالبازی۔خِدَاعی: حیلہ گرانہ، فریبی، مکارانہ، دھوکے اور فریب کا، گمراہ کن، فریب دہ، دھوکے میں ڈالنے والی (چال وغیرہ) پر فریب وہمی، بے اصل، غیر حقیقی، غلط، جھوٹا۔مُخَادِع: پتے باز، دھوکے باز، فریبی، دغے باز، ٹھگ، مکار، پاکھنڈی، بہروپیا، جعلساز، بدمعاش۔

خدف: خَدَفَ ۔ خَدْفًا: تیز چلنا۔ــــت السماءُ بالثلج: آسمان کا برفباری کرنا۔و اختدف الشیءَ: کو اچک لینا۔الخَذْف: کشتی کا چپوار۔

خدل: خَدِلَ ۔ خَدَلًا و خَدَالَۃً و خُدُولَۃً تِ الساقُ: پنڈلی کا پُرگوشت ہونا۔

○خَدِلَ ۔ خَدَلًا و خَدَالَۃً و خُدُولَۃً: سخت ہونا، اکڑ جانا، بے لوچ ہونا، سن ہوجانا، بے حس ہوجانا ٹھٹھر جانا، سست ہونا، بے طاقت ہونا، بے جان ہونا، ڈھیلا اور نرم ہونا۔

خدم: ا۔خَدَمَ ۔ خِدْمَۃً و خَدْمَۃً ہٗ: کی خدمت کرنا، کے لئے کام کرنا صفت خَادِم جمع خُدَّام و خَدَم مؤنث خادم و خادمۃ۔اَخْدَمَ ہٗ: کو خادم دینا۔ اِخْتَدَمَ: خود اپنی خدمت کرنا۔ کہا جاتا ہے۔لابدّلمن لم یکن لہٗ خادم اَن یَخْتَدِمَ: جس کے پاس نوکر نہ ہو اس کو خود اپنا کام کرنا ہوگا۔ ــــہٗ: سے خادم مانگنا کو خادم بنانا۔اِسْتَخْدَمَ ہٗ: کو خادم بنانا۔ ــــ الرجلَ: سے خادم مانگنا۔الخَادِمِیَّۃ: نوکری، غلامی۔المَخْدُوْمِیَّۃ: آقائی۔الخُدَّام: خادم۔الخَدِیْم: خادم، غلام المَخْدُوم (مفعول): آقا، مالک۔ ــــمن الکتب: وہ مقبول کتاب جس کی لوگ شرحیں اور حاشیے لکھیں۔قَوْمٌ مُخَدَّمُون: بہت نوکر چاکر والے لوگ الخِدْمَات: واحد خِدْمَۃ: (اقتصادیات کے ماہرین کے نزدیک) غیر متوقع برآمدات، عبور، دوبارہ برآمد سیاحت اور گرمی کا موسم گزارنا ان خدمات میں شمار کئے جاتے ہیں۔

۲۔الخَدَمَۃ: رات یا دن کی ایک گھڑی یعنی وقت الخَدَمَۃ جمع خَدَم و خِدَام و خَدَمَات: پازیب، پنڈلی، لوگوں کا حلقہ، کہا جاتا ہے۔فضّ اللّٰہُ خَدَمَتَھُم: اللہ تعالیٰ ان کی جماعت میں پھوٹ ڈال دے۔

-والخِدْمَة: مضبوط چمڑے کا پٹہ جو اونٹ کے گٹے پر باندھا جاتا ہے۔ الأخْدَم مونث خَدْماء: پاؤں پہ سفید داغ رکھنے والا گھوڑا۔ المُخَدَّم و المُخَدَّمَة: تسمہ، پائجامہ کے نیچے کے حصہ پر باندھنے کی ڈوری، پازیب پہننے کی جگہ۔

○ خَدَمَ ـُ خِدْمَةً: خدمت کرنا، نوکری کرنا، باروزگار ہونا، کام کرنا۔ ہ: کی خدمت کرنا۔ -ہ/ھ: کا ملازم ہونا، نوکر ہونا، کی خدمات انجام دینا، خَدَمَ الارضَ: زمین پر کاشت کرنا۔ خَدَمَهُ خِدْماتٍ كثيرةً: اس نے ان کی کئی خدمات بجا لائیں، سرانجام دیں۔ خدم رِكابَ فلانٍ: کے حکم کے ماتحت ہونا۔ خدَمَ مَصالحَ فلانٍ: کے مفادات کے لئے کام کرنا۔ خدم القُدّس: عشائے ربانی کی رسم منانا، خَدَّم ہ: کو ملازم رکھنا، سے اجرت دیکر کام لینا، کو محنتانے پر رکھنا، کو بھاڑے پر لینا، کو کام دینا، کے لئے کام مہیا کرنا۔ کو ملازمت دینا۔ استخدم ہ ل: کو کے لئے ملازم رکھنا، کو کے لئے محنتانہ پر رکھنا، مزدور رکھنا، کو کے لئے کام دینا، کو کے لئے کام مہیا کرنا۔ -ہ: عوامی خدمات چلانا، -ھ ل: کو کے لئے استعمال کرنا، -ہ ل: کو کے لئے استعمال کرنا، سے کے لئے فائدہ اٹھانا۔ خَدَم: نوکر چاکر، خادمین، خِدْمَة جمع خِدَم و خدمات: خدمت، حضوری، نوکری، ملازمت، عمل، کام، محکمہ پیشہ۔ في خدمة شيء: کی خدمت میں۔ في خِدمتِكُم: آپ کی خدمت کے لئے حاضر، آپ کی خدمت پر کمربستہ۔ خِدْمَةً للحقيقة: سچائی کی خاطر، سچائی کے مفاد میں الخدمة العسكريه: فوجی ملازمت۔ الخدمة الاجبارية: لازمی ملازمت، (فوج میں) جبری بھرتی، جبری ملازمت۔ الخدمة السِرّيَة: سیکرٹ سروس (حکومت کا وہ محکمہ جو حکومت کے فوجی اور سیاسی رازوں کی حفاظت اور دوسری حکومتوں کے رازوں کو معلوم کرتا ہے)۔ خِدْمَةُ القُدّاس: عشاء ربانی کی رسم اور نماز یا دعا۔ خَدّام جمع خَدّامَة: ملازم، نوکر یا خادم، ملازمہ، نوکرانی، خَدامَة: حضوری، خدمت، ملازمت پیشہ، عمدہ کام۔ خَدّامَة جمع خَدّامات: ملازمہ، نوکرانی۔ تَخْدِيم: روزگار کے کارندے کا کام، پیشہ یا فرض۔ مكتبُ التخديم: محکمہ روزگار محکمۂ مزدوران۔ اِستخدام: چلانا عمل میں لانا، استعمال، استفادہ ملازمت، (ملازم کو) محنتانے پر لینا، خدمت، پیشہ، حیثیت، کام۔ خادم جمع خُدّام و خَدَمَة: گھریلو نوکر، مدد، نوکر، نوکرانی ملازم، خادم، حاضر باش، ویٹر یعنی کھانا لانے والا، چھوٹا پادری (ڈیکن)۔ خادِمَة: نوکرانی، گھریلو نوکرانی، کھانا لانے والی، ملازمہ، خادم۔ خادِمِيَّة: خادم کا درجہ یا حیثیت۔ مَخْدُوم جمع مَخْدُومُون و مَخادِيم: آقا، مالک، ملازم رکھنے والا۔ مَخْدُومَة: مالکن، خاتون خانہ ملازم رکھنے والی۔ مَخْدومِيَة: آقا یا ملازم رکھنے والے کا درجہ، رتبہ، حیثیت۔ مُخَدَّم جمع مُخَدَّمُون: ملازمت کا کارندہ۔ مُسْتَخْدِم: ملازم رکھنے والا۔ مُسْتَخْدَم جمع مُسْتَخْدَمُون: ملازم، اہلکار۔

خدن: خادَنَ مُخادَنَةً ہ: سے دوستی کرنا، کا ساتھی نبنا یا ہونا۔ الخِدْن جمع اَخْدان: محبوب، ساتھی (مذکر و مونث)۔ الخَدِين بمعنی الخِدْن، الخَدَنَة: یار باش آدمی۔

○ خادَنَ ہ: سے دوستی کرنا، کا ہم صحبت ہونا، کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا۔ خِدْن جمع اَخْدان: جگری دوست، ساتھی، ہم راز، راز دار، محرم۔

خدی: ا۔ خَدَى ـِ خَدْيًا و خَدَيانًا الفرسُ او البعيرُ: گھوڑے یا اونٹ کا تیز دوڑنا۔ اَخْدَى اِخْداءً: تھوڑا تھوڑا اچلنا۔ الخَدَا واحد خَداة (ح): جانور کے گوبر سے نکلنے والا کیڑا۔

۳۔ الخُدَيْوِيّ: عزیز مصر کا لقب۔ یہ فارسی لفظ ہے جس کا معنی بادشاہ، وزیر اور سردار ہے۔

○ خِدِيو و خُدَيْوِي: عزیز مصر کا لقب۔ خِدِيْوِي: خدیو کا یا کے متعلق۔

خذّ: خَذَّ ـُ خَذِيذًا و اَخَذَّ الجرحُ: زخم کا پیپ بہنا۔

خَذأ: خَذَأَ وخَذِئَ ـَ خَذْأً وخُذُوءًا وخَذاءً و اِسْتَخْذَأَ لَهُ: کے آگے فروتنی کرنا، کا وطیع و فرمانبردار ہونا۔ أَخْذَأَهُ: کو ذلیل کرنا، تابع کرنا۔ الخَذاء: نفس کی کمزوری۔

○ اِسْتَخْذَأَ: مطیع و فرمانبردار ہونا۔ مُسْتَخْذِئ: فرمانبردار، اطاعت شعار، اطاعت پذیر، انقیاد پذیر، منقاد، غلاموں کا سا، غلامانہ، کمینہ، ذلیل، فرومایہ، تابع فرمان، مطیع۔

خذر: ا۔ خَذْرَفَ: جلدی کرنا۔ الخُذْرُوف جمع خَذارِيف: تیز چلنے والا۔ پھرکی، چکری۔ اس کو خَرّارة بھی کہتے ہیں۔ بچوں کا ایک کھلونہ جسے البلبل کہا جاتا ہے۔

۲۔ خَذْرَفَ ہُ بالسيف: کے جسم کے اطراف کی تلوار سے قطع و برید کرنا۔ تَخَذْرَفَ الثوبُ: کپڑے کا پھٹنا۔ الخُذْرُوف جمع خَذارِيف: اونٹوں کا گلہ جو ان سے الگ ہو گیا ہو۔ الخَذارِيف ٹکڑے۔ کہا جاتا ہے۔ تركت السيوفُ رأسَهُ خَذارِيفَ: تلواروں نے اس کے سر کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے رکھ دیئے۔

۳۔ خَذْرَفَ الإناءَ: برتن کو بھرنا۔

۴۔ تَخَذْرَفَ النوى: گٹھلیاں پھینک دینا۔

۵۔ المُتَخَذْرِف من الرجال: خوش خلق آدمی۔

○ خُذْرُوف جمع خَذارِيف: (گھومنے والا) لٹو۔ خُذْرُوفِيّ: لٹو جیسا، لٹو کا سا، لٹو کی شکل کا، گھومنے والا۔

خذع: ا۔ خَذَعَ ـَ خَذْعًا و خَذَّعَ اللحمَ او القرعَ: گوشت یا کدو کی پھانکیں کرنا۔ کہا جاتا ہے: ذهبوا خِذَعَ مِذَعَ: وہ الگ الگ بچھڑ کر چلے گئے۔ الخَذْعة: زمین وغیرہ کا ٹکڑا۔ الخَذِيعَة: ایک قسم کا کھانا جو گوشت کے قیمہ سے بنایا جاتا ہے۔ المِخْذَعَة: چھری۔

۲۔ خَذْعَبَ و خَذْعَلَ البِطّيخَ ونحوه: خربوزہ یا تربوز کی پھانکیں کرنا، پھاڑیاں کرنا۔

○ خَذَفَ ـِ خَذْفًا ہ/ب: کو پھینک دینا۔ مِخْذَفَة: فلاخن، گوپھن۔

خذف: خَذَفَ ـِ خَذْفًا بالحصاة و نحوها: انگلیوں یا گوپھن سے کنکریاں وغیرہ پھینکنا۔ تَخاذَفَ ب عيناه بالدموع: کی آنکھوں کا تیزی سے آنسو بہانا۔ المِخْذَفَة: گوپھن، غلیل۔ الخُذَفان: اونٹوں کی تیز رفتاری کی ایک قسم۔ الخَذُوف جمع خُذُف من الدوابّ: تیز رفتار جانور جو تیز رفتاری کی وجہ سے دوڑنے میں کنکریاں اڑائے۔ الخَذّافة: سرین، چوتڑ۔

خذق: خَذَقَ ـُ خَذْقًا الدابّةَ: جانور کو تیز چلانے کے لئے چھڑی وغیرہ چبھونا۔ ـ البازی: باز کا بیٹ کرنا۔ الخَذْق: گوبر، لید۔

خذل: ا۔ خَذَلَ ـُ خَذْلاً و خَذْلانًا و خِذْلانًا فُلانًا و عنه: کی مدد ترک کرنا، کو چھوڑ دینا صفت خاذِل جمع خُذّال صفت مفعولی: مَخْذُول جمع مَخاذِيل، خَذَّلَ عنه اصحابَهُ: کے ساتھیوں کو اس کی مدد سے دستکش ہونے کی ترغیب دینا۔ -ہُ: کو پسپائی اور جنگ ترک کرنے پر آمادہ کرنا۔ خاذَلَ مُخاذَلَةً ہ: کی مدد کرنا چھوڑ دینا۔ تَخاذَلَ لقوم: ایک دوسرے کی مدد کرنا چھوڑ دینا۔ -ت رِجلاهُ: کی ٹانگوں کا کمزور ہونا۔ الخَذّال: خاذل سے مبالغہ کا صیغہ: بڑا مدد چھوڑنے والا۔ الخُذَلَة: وہ شخص جس کی مدد چھوڑ دی جائے۔ الخَذُول: بہت مدد چھوڑنے

نے اس سے فعل خَوْزَقَ بنایا ہے۔

۲۔ خَزَقَ ـِ خَزْقاً الطائر: پرندہ کا بیٹ کرنا۔

۳۔ خَزَقَ الثوبَ: کپڑے کو پھاڑنا۔

○ خَزَقَ ـِ خَزْقاً ہ: کو چھیدنا، میں سوراخ کرنا کو چھونا، میں گھسنا، کو گھونپنا، گھسیڑنا، آر پار کرنا۔ ـ ہ فی الارض: کو زمین میں ٹھونکنا، گاڑنا۔ ـ ہ و خَزَّقَ ہ: کو چیرنا، پھاڑنا، چاک کرنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا، ادھیڑنا۔ تَخَزَّقَ و اِنْخَزَقَ: چبھنا، چھدنا، گھپنا، گھسنا آر پار ہونا، چرنا، پھٹنا، چاق ہونا، ٹکڑے ٹکڑے ہونا، ادھڑنا۔ خَـزْق درز، چاک شگاف، سوراخ، چیر (کپڑے میں) خَازُوق جمع خَوَازِیق: کھمبا، نوکدار کھمبا یا بلی، لاٹھی، لٹھ۔ گندہ فریب، چال یا دھوکا۔ ہذا فازوق: یہ مشکل حسن اتفاق ہے۔

○ خَوْزَقَ ہ: کے جسم میں میخ ٹھونک کر ہلاک کرنا، کو زچ کرنا، کو مشکل میں ڈالنا۔

خزل: ۱۔ خَزِلَ ـَ خَزَلاً: کی پیٹھ ٹوٹنا صفت: اَخْزَل و مَخْزُول۔ الخُزالة پیٹھ کی شکستگی۔

۲۔ خَزَلَ ـِ خَزْلاً الشیءَ: کو کاٹنا تَخَزَّلَ: کٹنا۔ اِنْخَزَلَ فی کلامه بات کرتے ہوئے رک جانا۔ ـ من المکان: کسی جگہ سے علیحدہ ہونا۔ اِخْتَزَلَ الشیءَ: کو حذف کرنا، کاٹ دینا۔ ـ ہ عن قومه: کو قوم سے علیحدہ کرنا۔ ـ برأیه اپنی علیحدہ رائے رکھنا۔ الودیعةَ امانت میں خیانت کرنا۔ الاِخْتِزَال (ع ح): تلخیص، اختصار، ایجاز، مختصر نویسی۔ (short hand) و (Steno graphy) اختزال کسر یا اختصارہ (ع ج): مساوی کسر میں تبدیل کرنا۔ جیسے 20/60 و 15/25 کو علی الترتیب 1/3 اور 3/5 میں تحویل کرنا 3/4 و 11/13 کی کسریں ناقابل اختزال ہیں۔

۳۔ خَزَلَ ـِ خَزْلاً ہ عن حاجته کو اس کی حاجت سے روکنا۔ انخزل عن الجواب جواب سے لاپرواہی کرنا۔ الخُزَلة مراد سے روکنے والا۔

۴۔ تَخَزَّلَ بوجھل چلنا، ـ السحابُ: ایسا لگنا جیسے بادل واپس جاتے ہوئے سستی کر رہا ہو۔ اِنْخَزَلَ گرانباری سے چلنا۔ الخَوْزَلی و الخَیْزَلی سست چال۔

۵۔ اِخْتَزَلَ ہ پر عیب لگانا۔

○ خَزَلَ ہ: کو کاٹ ڈالنا، جدا کرنا، علیحدہ کرنا۔ ـ ہ عن: کو سے روکنا، اِخْتَزَلَ ہ کو کاٹ ڈالنا مختصر کرنا، کو اچانک ختم کر دینا، کی تلخیص کرنا، کا اختصار کرنا: ـ ب کی رائے میں تنہا ہونا۔ مُخْتَزِل مختصر نویس شینو گرافر۔

خزم: ۱۔ خَزَمَ ـِ خَزْمًا اللآلی: موتی پرونا۔ وخَزَمَ البعیرَ: اونٹ کی ناک میں چھلا ڈالنا۔ کہا جاتا ہے: خَزَمَ ان (انف) فلان و جعل فی انفه الخزامة: اس نے اس کی ناک میں ناتھ ڈال دی یعنی اسے عاجز بنا دیا تابع کر لیا۔ تَخَزَّمَ الشوکُ فی رجله: کے پاؤں میں کانٹے چبھ جانا۔ الخَزَم (ن) ایک درخت جس کی چھال سے رسیاں بنتے ہیں۔ الخِزَام ناک کا چھلا۔ الخِزَامة ناک کا چھلا۔ خزامةُ النعل: جوتے کا تسمہ۔ المَخْزُوم من الشُرُک: کٹا ہوا تسمہ۔

۲۔ خَازَمَ مُخَازَمَةً ہ الطریقَ: دو مختلف راستوں پر چل کر ایک جگہ آپس میں آملنا۔ تَخَازَمَ الجیشان: دو لشکروں کا ایک دوسرے کے مقابل آنا۔ المَخْزَم جمع مَخَازِم: پہاڑی راستہ۔

۳۔ الأخزم (ح) نر سانپ۔ الخُزَامی (ن): ایک پودا جس کے پھول متعدد رنگوں کے ہوتے ہیں۔ ہالینڈ اس کی کاشت میں مشہور ہے۔ ـ الخَزَام (ن) ایک پودا جو عطروں میں استعمال کیا جاتا ہے۔

○ خَزَمَ ـِ خَزْمًا ہ (موتی) پرونا۔ خَزَمَ انفه اونٹ کی ناک میں چھلا ڈالنا، کسی کو اپنی خواہش کا تابع فرمان بنانا۔ خُـزَامَی ایک قسم کی خوشبودار جھاڑی، لیونڈر کے پھول اور شاخیں جو خوشبو کے لئے کپڑوں میں رکھے جاتے ہیں۔

خزن: ۱۔ خَزَنَ ـُ خَزْنًا و اِخْتَزَنَ المالَ: مال ذخیرہ کرنا، جمع کرنا۔ ـ السِرَّ بھید چھپانا۔ ـ اللسانَ: زبان کو بولنے سے روکنا۔ اخْـزَنَ احتیاج کے بعد خوشحال اور مالدار ہونا۔ اِسْتَخْزَنَ المالَ: مال جمع کرنا، ذخیرہ کرنا۔ ـ ہ المالَ کو مال جمع کرنے کے لئے کہنا۔ الخازِن (فا) جمع خَزَنَة و خُزَّان: ذخیرہ کرنے والا، زبان، خازنُ الامیر خزانچی، حاکم کے مال کی حفاظت کرنے اور اسے خرچ کرنے کا ذمہ دار۔ المَخْزُونة ذخیرہ کیا ہوا مال۔ خزانہ۔ الخَزَّان زبان، پانی ذخیرہ کرنے کی جگہ۔ الخَزِینة جمع خَزَائِن: خزانہ، جمع کیا ہوا مال۔ ـ والخِزَانة جمع خَزَائِن مال ذخیرہ کرنے کی جگہ، خزانہ۔ الخِزَانة خزانچی کا پیشہ۔ المَخْزَن جمع مَخَازِن ذخیرہ کرنے کی جگہ۔ مَخْزَنُ البضاعة سٹور، گودام۔

۲۔ خَزَنَ ـُ خَزْنًا و خُزُونًا و خَزِنَ ـَ خَزَنًا و خَزَانَة اللحمُ: گوشت کا بدبودار ہونا۔ صفت: خَزِین۔

۳۔ اِخْتَـزَنَ الطریقَ قریب ترین راستہ اختیار کرنا

مَخَازِنُ الطریق: منزل مقصود پر پہنچنے کے قریب ترین راستے۔

○ خَزَنَ ـُ خَزْنًا: سٹور کرنا، سٹاک کرنا، اٹھا رکھنا، بچا رکھنا، سینت کر رکھنا، ذخیرہ کرنا، انبار لگانا، جمع کرنا۔ ـ ہ: بھید کو چھپانا، بھید کسی پر ظاہر نہ کرنا۔ خَـزَّنَ و اِخْتَزَنَ ہ: کو سٹور کرنا، کا سٹاک کرنا کو اٹھا رکھنا، بچا رکھنا، سینت کر رکھنا، کو گودام میں رکھنا کو جمع کرنا، کا انبار لگانا، کے گرد یا پر بند باندھنا یا پشتہ بنانا، کو بند باندھ کر روکنا، کو حفاظت میں رکھنا، سنبھال کر رکھنا۔ خَزْن: سٹور کرنا، ڈھیر، انبار، ذخیرہ اندوزی کرنا، سینت سینت کر رکھنا، جمع کرنا، ڈھیر لگانا، ذخیرہ کرنا، گودام میں رکھنا خَزْنَة: خزانہ، تجوری، سیف، تہ خانہ، کپڑوں کی الماری، جامہ دان، وارڈ روب، لاکر (locker) برتنوں کی الماری، نعمت خانہ۔ خِزَانَة جمع خزانات و خَزَائِن: خزانہ، تہ خانہ، تجوری، خزانہ عامرہ، مالی وسائل جمع کرنے اور ادا کرنے کے لئے دفتر، لاکر، کپڑوں کی الماری، برتنوں کی الماری، نعمت خانہ، لائبریری۔ خزانةُ الدولة و خزانة عامة: عوامی خزانہ، خزانہ عامرہ، محکمہ مالیات خزانة الثلج: آئس بکس، ریفریجریٹر۔ خـزانة الکتب: بک کیس، لائبریری۔ خزانة خصوصیة نجی لائبریری: خزانة الملابس: وارڈ روب، کپڑوں کی الماری، لاکر، خَزِینَة جمع خَزَائِن: خزانہ، خزانہ عامرہ، مالیاتی محکمہ، مالیاتی وسائل جمع کرانے اور ادا کرنے کا دفتر خزانچی کا دفتر، تہ خانہ، سیف کیش بکس، روپیہ رکھنے کی غلک۔ الخزینة الخاصة (سابقہ) نجی شاہی دولت۔ خزینة الدولة خزانہ عامرہ۔ خزینة راصدة و خزینة نقود راصدة: کیش رجسٹر، روکڑ، بہی۔ خَزَّان جمع خزّانات و خزازین: ڈیم، خزانہ آب، تالاب، نشیبی زمین گندی پانی کی حوضی، قدرتی تالاب، تیل کی ٹنکی جمع خَـزَّانون: گودام والا، بڑی دوکان والا مَخْزَن جمع مَخَازِن: سٹور روم، گودام، مال خانہ، سٹاک رکھنے کا کمرہ، ڈپو، سٹور، دوکان، ڈیپارٹمنٹل سٹور۔ المخزن مراکش کی حکومت کا محکمہ مالیات۔ مخزن ادْوِیة دواؤں کی دوکان۔ مخزن الاصدار مال اتارنے چڑھانے کا کمرہ۔ مخزن العَفْش (موٹر کار وغیرہ کا) ڈگی مَخْزَنِی حکومت یا انتظامیہ کے ماتحت، حکومت کا، حکومتی۔ املاک مخزنیة: حکومت کی زمین مَخَازِنی جمع مخازنیة ہلکی مسلح سپاہی۔ مَخَازِنُ الطریق قریب ترین راستہ، سب سے چھوٹا راستہ۔ مَخْزَنجی مال

گودام والا، دوکان والا خــزنــدار: خزانچی، معتمد مال، خازن تخزین: سٹور کرنا، ذخیرہ کرنا، گودام میں رکھنا، مستقبل کے لئے جمع رکھنا، حفاظت کے لئے رکھنا، جمع کرنا، ڈھیر، انبار، بند باندھنا، پشتہ بنانا، بند باندھ کر روکنا خازن جمع خزنۃ و خُزّان: خزانچی، معتمد مال، خازن، مَخزُون: سٹور کیا ہوا، گودام میں رکھا ہوا، جمع کیا ہوا، جمع کرایا ہوا تحویل میں دیا ہوا۔ (جمع مَخزُونات) سٹاک، سامان، مال، رسد، ذخیرہ، ضروری سامان (برائے تجارت)

خزا: خَزا ـُ خَزْواً ہُ: پر سیاست کرنا، حکومت کرنا پر غالب آنا، کو خواہش نفسانی سے روکنا، سے دشمنی کرنا۔ الدابّۃَ: جانور کو سدھانا۔

خزی: ا۔ خِزیَ ـَ خِزْیاً و خَزیً: ذلیل ہونا، خوار ہونا مصیبت میں پڑنا، بدنام ہونا۔ خَزیٰ ـِ خِزْیاً ہُ: کو شرمندگی میں ڈالنا، سے زیادہ رسوا ہونا، کو رسوا کرنا۔ خازیٰ مُخازاۃً ہ: کو شرمندگی میں ڈالنا۔ اَخزیٰ اِخزاءً ہُ: کو شرمندگی میں ڈالنا، کو ذلیل کرنا، کی اہانت کرنا جب کسی سے کوئی اچھا کام سرزد ہوتا ہے تو کہتے ہیں: اَخزاہُ اللہ ما اشعرہ جس طرح کہتے ہیں: قاتلہ اللہ ما أشجعَہُ: اس قسم کی دعاؤں میں معنی مراد نہیں ہوتے، بلکہ مدح مقصود ہوتی ہے۔ جیسے عام لوگ کہتے ہیں: یا مضروب ما اَحسَنَہُ الخِزیٰ: خواری، ذلت، عذاب۔ الخِزْیَۃ و الخَزْیَۃ: مصیبت، آفت، ایسی عادت جس سے انسان کو ذلیل ہونا پڑے۔ المَخزاۃ: باعث شرمندگی و ذلت۔

۲۔ خَزِیَ ـَ خَزایَۃً و خَزیً ہُ و منہ: سے شرم کرنا صفت خَزٍ مؤنث خَزیَۃ و خَزیان مؤنث خَزیاء جمع خَزایا، اِستَخزیٰ: شرم کرنا، حیا کرنا۔

۳۔ الخِزیٰ: نوری۔

○ خَزیَ ـَ خِزیاً و خَزیً: گھٹیا، پست، رذیل، شرمناک، کمینہ، ذلیل، فرومایہ، قابل مذمت یا لائق مذمت ہونا یا ہوجانا۔ ـ خزایۃ من: پر شرمندہ اور نادم ہونا۔ خَزیٰ ـِ خِزیاً ہ: کو ذلیل کرنا، رسوا کرنا، بدنام کرنا، پر اعتبار یا بھروسہ نہ کرنا، کو بے اعتبار کرنا، کو جھوٹا جاننا، کو شرمندہ کرنا خفیف کرنا، کو مصیبت میں پھنسانا۔ اخزیٰ ہ: کو ذلیل کرنا، نیچا دکھانا، رسوا کرنا، کی بے عزتی کرنا، کو بدنام کرنا، شرمندہ کرنا، نادم کرنا۔ اِستَخزیٰ: شرمندہ ہونا۔ خِزیٌ و خَزیٌ: شرمندگی، بے عزتی، ذلت، رسوائی، فضیحت، ذلیل حرکت۔ یا لَلخِزیٰ بڑی شرمناک بات ہے۔ خَزیان مؤنث خَزْیٰ جمع خَزایا: شرمندہ، شرمیلا، شرمسار، خجل، منفعل، شرمناک، رسوائی کا موجب، رسوا کن، دل آزار، صدمہ پہنچانے والا، بدنام، کمینہ، مَخزاۃ جمع مَخازٍ: شرمناک بات، رسوائی، موجب رسوائی بات، باعث شرم، حرکت (جمع) شرمناک باتیں، رسوائی کی موجب حرکتیں یا کام، بدنامیاں۔ مَخزِی: شرمندہ، شرمیلا، شرمسار، خجل، منفعل، پریشان، مشکل میں ڈالا ہوا، گھبرایا ہوا، بوکھلایا ہوا۔ المخزی: شیطان۔ مُخزٍ: شرمناک، موجب رسوائی، رسوا کن، دل آزار، صدمہ پہنچانے والا، رسوا، رسوائے عالم، بدنام، مُخزِیَۃ جمع مُخزِیات: شرمناک، بدنامی۔

خس: ا۔ خَسَّ ـِ خَساسَۃً و خُسُوسَۃً و خِسَّۃً: رذیل ہونا۔ ـَ ـ خِسَّۃً و خَساسَۃً فلانٌ: ذاتی طور پر کمینہ و سفلہ ہونا۔ ـُ خَسّاً و خَسَّ نصیبَہُ: کا حصہ کم کرنا۔ اَخَسَّ: گھٹیا کام کرنا، رذیل کام کرنا۔ ـ ہٗ: کو رذیل پانا، سے حقارت کرنا۔ اِستَخَسَّ ہٗ: کو رذیل پانا، سے حقارت کرنا، کو حقیر جاننا۔ الخَسیس جمع اَخِسَّۃ و خِساس: کمینہ، ذلیل، رذیل، فرومایہ، پاجی، صغیر، سفلہ، تھوڑا، حقیر ناقص، نکما، کم۔ الخَسیسَۃ جمع خَسائِس: الخَسیس کا مؤنث، خَسائِسُ الامور حقیر باتیں الخَساس والمَخسُوس من الاشیاء: معمولی، حقیر چیز۔

۲۔ خَسَّ ـِ خَساسَۃً و خُسُوسَۃً و خِسَّۃً: وزن یا اندازہ میں کم ہونا صفت: خسیس جمع خساس و اَخِسَّۃ۔ اَخَسَّ حظَّہ: کا حصہ کم کرنا۔ الخساسۃ تھوڑا مال۔

۳۔ تخاسوا الشیءَ: کو آپس میں لینا اور اس میں سبقت کرنا۔ الخِساس: ہر وہ شے جس کا لین دین لوگ آپس میں کریں۔

۴۔ الخَسّ (ن) کاہو، برگ کاہو۔ خَسُّ الحمار و خَسُّ البقر (ن): دو جنگلی گھاس۔ الخُنَّسان (فلک): وہ ستارے جو غائب نہیں ہوتے جیسے بنات نعش۔

○ خَسَّ ـِ خِسَّۃً و خَساسَۃً: کمینہ ہونا، سفلہ ہونا، حقیر ہونا، ذلیل ہونا، کم ہونا، نرخ گرنا، قیمت گھٹ جانا مندا ہوجانا شرح مبادلہ کم ہوجانا۔ خَسَّ ـُ ہ کو کم کرنا، گھٹانا، خَسَّسَ ہ کو کم کرنا، گھٹانا۔ خَسَّۃ: برگ کاہو کا سرا۔ خِسَّۃ و خَساسَۃ: کمینگی، حرامی پن، پاجی پن، کمینہ پن، خباثت، ذلت۔ خَسیس جمع اَخِسّاء: حقیر، ذلیل، کمینہ، سفلہ، پست، خبیث، پاجی، فرومایہ، خوار، قابل نفرت، خستہ حال، مفلوک الحال، زار نزار۔ خَسیسۃ جمع خَسائس بدنامی، گھٹیا چال، بری حرکت۔

خسأ: ا۔ خَسَأ ـَ خَسْأً الکلبَ: کتے کو دھتکارنا۔ ـ و خَسِیءَ ـَ خَسْأً و اِنخَسَأ الکلبُ: کتے کا دور ہونا، دھتکارا جانا۔ خاسَأ مُخاسأۃً و تَخاسَأ تخاسُؤاً القومُ: ایک دوسرے کو پتھر مارنا۔ الخاسیءُ من الخنازیر والکلاب: دھتکارا اور ہلکایا ہوا کتا یا سؤر جسے لوگوں کے پاس نہ پھٹکنے دیا جائے۔

۲۔ خَسَأ ـَ خَسْأً و خُسُوءاً البصرُ: نظر کا تھکنا، کمزور ہونا۔

۳۔ الخَسِیءُ: گھٹیا اور ردی اون وغیرہ۔

○ خَسَأ ـَ خَسْأً ہ: کو بھگا دینا، نکال دینا۔ خَسِیءَ ـَ خَسَأً: بھگا دیا جانا، نکال دیا جانا جلدی چلا جانا، نکل جانا، خَسِئتَ! جلدی سے نکل جاؤ، پرے ہٹو، دفع ہوجاؤ۔ اِخسَأ اِلیکَ! جلدی سے نکل جاؤ، پرے ہو، دفع ہوجاؤ۔ اَخسَأ گھٹیا تر، کمینہ تر، کمزور تر، ذلیل تر خاسِیء: مسترد کیا ہوا، ٹھکرایا ہوا، اچھوت، جس کا حقہ پانی بند ہو، گھٹیا، کمینہ، بازاری، سوقیانہ، فرومایہ، ذلیل، قابل مذمت، لائق مذمت، شرمناک، رسوائی کا موجب، رسوا کن، رسوا، رسوائے عالم، بے کار، ناکام یالا حاصل (کوشش) کمزور لاغر، نڈھال، ناتواں، بے ہمت۔

○ خَسْتَکَۃ: ناسازی طبع، علالت۔ مُخَسْتَک علیل، جس کی طبیعت ناساز ہو۔ بیمار بیماروں کی طرح۔

خسر: ا۔ خَسِرَ ـَ خَسْراً و خُسْراً و خَسَراً و خُسُراً و خَساراً و خَسارَۃً و خُسْراناً: گھاٹا پانا، نقصان اٹھانا، گمراہ ہونا، ہلاک ہونا صفت: خاسِر و خَسِیر و خَیْسَری۔ خَسِرَ ـَ خَسْراً و خُسْراناً المالَ: مال ضائع کرنا۔ خَسَّرَہٗ کو نقصان دینا، گمراہ کرنا، ہلاک کرنا۔ اَخسَرَہٗ: کو نقصان دینا، گمراہ کرنا، ہلاک کرنا۔ الرجلُ نفسَہُ: نقصان میں پڑنا، نقصان اٹھانا۔ الخاسِر: (فا)۔ کَرّۃ خاسِرۃ: ناکام حملہ نقصان دہ حملہ۔ الخَنْسَر والخَنْسَرِیّ جمع خناسِرۃ: وہ شخص جو نقصان میں ہو۔

۲۔ خَسَرَ ـِ خَسْراً و خُسْراناً المیزانَ: کم تولنا، کم کرنا، گھٹانا۔

○ خَسِرَ ـَ خُسْراً و خَسَراً و خَساراً و خَسارَۃً و خُسْراناً: گھاٹا پانا، نقصان اٹھانا، ـ ہ کو گنوانا، کھونا، گم کرنا سے محروم ہوجانا۔ ـ: راستہ بھٹک جانا، راستہ گم کردینا، دور ہوجانا۔ ہلاک ہونا۔ خَسَّرَہٗ: کو نقصان پہنچانا، کو گھاٹے سے دوچار کرنا، کو تباہ و برباد کرنا، بگاڑنا، خراب کرنا۔ اَخسَرَہٗ کو گھاٹا دینا،

گھاٹے سے دوچار کرنا، ـ ہ کو چھوٹا کرنا، قطع کرنا، کم کرنا۔ ـتخسر علی فی ہ کو کچھ دینے میں دریغ کرنا، کے کچھ رکھنے پر جلنا، حسد کرنا، خار کھانا، رشک کرنا۔ خسر نقصان، گھاٹا، خسارہ ضرر۔ خسر نقصان، گھاٹا، خسارہ، ضرر، ضبطی، زوال، انحطاط، خرابی، بگاڑ، ابتری، سیاہ کاری، عیاشی اوباشی، لفنگا پن۔ خسارہ جمع خسائر نقصان، ضرر (جمع) ـفی میں نقصانات، (جنگ یا حادثے کے) مقتولین، مجروحین۔ یاخسارہ بڑے افسوس کی بات ہے! بہت براہوا۔ خسران ہارنے والا، نقصان اٹھانے والا، گھاٹے میں رہنے والا نقصان یا ضرر سے متاثر ہونے والا۔ خاسر گم گشتہ، ضائع، لا حاصل، ناامید، حقیقی نقصانات پر مشتمل، ہارنے والا نقصان اٹھانے والا، گھاٹے میں رہنے والا خراب کیا ہوا، بگڑا ہوا، فاسق، فاجر، بدکار، عیاش، اوباش، لفنگا، بدنام شخص، مشتبہ چال چلن والا، بدذات، بے اصول شخص۔ مُخسر نقصان دہ، ضرر رساں، مضرت رساں۔

خسع خسع خسعًا عنه کذا سے کسی چیز کا دور کیا جانا۔ الخسع کمزور خاسع و خسیعة القوم۔ قوم کا ادنی درجہ کا آدمی۔

خسف ا۔ خسف ـ خسوفا القمر چاند کو گہن لگنا۔ ـالمکان جگہ کا زمین میں دھنس جانا۔ ـفلانٌ فی الارض زمین میں دھنس جانا۔ ـت العین آنکھ کا جاتا رہنا یا گڑھے میں بیٹھ جانا۔ خسفًا العین آنکھ پھوڑ۔ ـ اللّٰہ الارض اللہ تعالیٰ کا زمین اور اس کے اوپر کی چیزوں کو دھنسا دینا۔ ـاللّٰہ الارض بفلان اللہ تعالیٰ کا کسی کو زمین میں دھنسا دینا۔ خُسِفَ الرجل بالارض آدمی کا زمین میں دھنس جانا۔ انخسف و انخسفت الارض زمین کا اپنی اوپر کی چیزوں سمیت دھنس جانا۔ ـت عینہ کی آنکھ کا اندھی ہونا۔ الخاسف جمع خُسُف ـفا دھنسی ہوئی آنکھ الخسیف من العیون: دھنسی ہوئی آنکھ۔ الخسفة من الارض زمین کا نشیبی علاقہ الأخاسف والا خاسیف نرم زمینیں۔

۲۔ خسف ـ خسوفًا السقفُ چھت کا گرنا۔ انخسف و انخسفت البئرُ کنویں کا منہدم ہونا، بیٹھ جانا۔

۳۔ خسف ـ خسفًا الشیءَ فتسخف ھو کو پھاڑنا نتیجۃً چیز کا پھٹ جانا، کو قطع کرنا، کاٹنا۔ ـالبئر پتھریلی سنگلاخ زمین میں کنواں کھودنا جس کی وجہ سے پانی ہمیشہ کے لئے جاری ہوجائے۔ الخسف کنویں کی سوت۔ الخسیف جمع اخسفة و خُسُف و الخسوف جمع خُسُف من الآبار: چٹان میں کھودا ہوا کنواں جس کا پانی بند نہ ہو۔ ـمن النوق بہت دودھ دینے والی اونٹنی جس کا دودھ جاڑے میں جلد ختم ہوجائے۔ ـمن السحاب پانی سے بھرا ہوا اٹھنے والا بادل۔

۴۔ خسف ـ خسوفًا الشیءُ کم ہونا، الرجلُ دبلا ہونا۔ الخسف کی، کہا جاتا ہے: باتوا علی الخسف انہوں نے بھوکے رہ کر رات کاٹی۔ شربنا علی الخسف ہم نے بغیر کچھ کھائے پیا۔ الخاسف جمع خُسُف دبلا، بیماری کی وجہ سے کمزور ولاغر، بھوکا۔

۵۔ خسف ـ خسفًا فلانًا کو ذلیل کرنا اور ناگواری کی بات پر مجبور کرنا۔ الخسف ذلت، عیب۔ ـو الخُسف تذلیل اور ناگوار کام پر مجبور کرنا کہا جاتا ہے: سامہُ الخسف و سامہُ خسفًا و خُسفًا اس نے اس کو ذلیل کیا اور مشقت میں ڈالا۔

۶۔ الخسف و الخُسف (واحد خُسفة) اخروٹ۔

○ خسف ـ خسفًا و خُسوفًا بیٹھ جانا، ڈوبنا، دھنس جانا، ٹوٹ جانا، غائب ہوجانا، کھوجانا، نظروں سے اوجھل ہوجانا، کافور ہوجانا (چاند کو) گرہن لگنا۔ ـ ـ خسفًا بٹھانا، دھنسانا، توڑنا۔ خسف اللّٰہُ بہ الارضَ اللہ تعالیٰ نے اسے زمین میں دھنسا دیا، اللہ تعالیٰ نے زمین سے اسے ہڑپ کرالیا۔ انخسف بیٹھنا، دھنسنا، ڈوبنا۔ خسف گھٹیا پن، رذالت، پستی، کم اصلی، شرم کی بات، بے عزتی، بے وقری، بے قدری، تحقیر ذلت، رسوائی، بے غیرتی، شرم، شرمندگی۔ سام خسفًا ہ کو ذلیل کرنا، خفیف کرنا، نیچا دکھانا، بے عزت کرنا، بگاڑنا۔ خسوف حجاب پوشیدگی، اخفاء، چاند گرہن۔

خسق خسق ـ خسقًا و خسوقًا السھمُ تیر کا اچھی طرح نافذ نہ ہونا۔ الخساق بڑا جھوٹا۔ الخسقات کہا جاتا ہے: ھو ذو خسقات فی البیع وہ بیع کو کبھی نافذ کرتا ہے کبھی فسخ کرتا ہے۔

خسل: خسل ـ خسلاةً کو رذیل بنانا، جلاوطن کرنا۔ الخسالة و الخُسالة ردی چیز۔ الخسیل جمع خسال و خسائل حقیر، رذیل، ادنی۔ الخُسَّل و الخُسّال رذیل اور کمزور لوگ۔ المُخسّل و المخسول رذیل، حقارت کیا ہوا۔

خسی: خاسی مُخاساةً و اخسی إخساءً و خسّی تخسیةً ایک دوسرے کے ساتھ اکیلے اکیلے یا دو دو کر کے اخروٹ سے کھیلنا۔ الخسا جمع الأخاسی: فرد۔ طاق۔

خش: ا۔ خش ـ خشًا زیدًا: زید کو نیزہ مارنا۔ ـفیہ میں داخل ہونا۔ ـالبعیرَ اونٹ کی ناک میں لکڑی ڈالنا۔ انخش فیہ میں داخل ہونا۔ ـبین القوم لوگوں کے درمیان داخل ہونا اور غائب ہونا گھل مل جانا۔ الخش (مص) درز یا شگاف الخشاش واحد خشاشة جمع اخشة اونٹ کی ناک میں ڈالنے کی لکڑی۔

۲۔ خش ـ خشًا الرجلُ جری ہونا۔ المخش بہادر، جری، دل چلا، دلیر گھوڑا۔ الخشاش شجاع، بہادر۔

۳۔ خش ـ خشًا السحابُ بادل کا تھوڑی بارش برسانا۔ الخش تھوڑی بارش۔

۴۔ الخش کھردری چیز، پیادے۔ الخُش ٹیلہ۔ الخاش و حد الخش پیدل۔ الخُشاش: ردی۔ الخشاش واحد خشاشة جمع اخشة (ح): زمین کے کیڑے مکوڑے، چھوٹے پرندے، چڑیاں (ح) پہاڑی سانپ، غضب۔ حرّک خشاشہُ وہ غضبناک ہوا۔ خشاشا الشیء: چیز کے دونوں کنارے الخشّاء جمع خشّاوات و خشاشی: گارے اور کنکر والی زمین۔ الخُشّاء کان کے پیچھے ابھری ہوئی ہڈی جو دو کانوں میں دو ہوتی ہیں۔

۵۔ خشخش خشخشةً و تخشخش السلاحُ او الحُلیُّ ہتھیاروں یا زیورات کی جھنکار سنائی دینا۔ ـفلانٌ بین الشجر او القوم: درخت یا لوگوں کے درمیاں داخل ہوکر غائب ہوجانا۔ الخشخاش واحد خشخاشة (ن): پوست کا پودہ۔ (۲) ایک امریکی الاصل پودہ جس کے پتے چوڑے ہوتے ہیں اور اس کے پھل پکا کر کھائے جاتے ہیں، اس کی بو خربوزہ جیسی ہوتی ہے۔ مصر جیسے گرم علاقوں میں کاشت کیا جاتا ہے۔

○ خشاش: کیڑے مکوڑے۔

خشب: ا۔ خشب ـ خشبًا الشیءَ بالشیء: چیز کو چیز سے ملانا، خلط ملط کرنا۔ المخشوب: مخلوط نسل والا۔

۲۔ خشب ـ خشبًا الشیءَ: کو صاف کرنا، چھانٹنا۔ الخشیب جمع خُشُب و خشائب من السیوف: صیقل شدہ تلوار۔

۳۔ خشب ـ خشبًا السیفَ: تلوار کو صیقل کرنا۔ تخشّب السیفَ تلوار کو لکڑی جیسا بنانا اختشب السیفَ: تلوار کو لکڑی جیسا بنانا۔ الخشب: تیز کرنا۔ الخشیب

جمع خُشُب وخَشَائِب من السیوف صیقل شدہ تلوار۔ من القِسِیّ تراشی ہوئی کمان۔

۴-خَشَبَ - خَشْبًا الکلامَ والعملَ کلام اور کام کو اچھی طرح نہ کرنا۔ واِخْتَشَبَ الشعرَ بلاتنقیح محض آمد کے مطابق شعر کہنا۔ الخشیب جمع خُشُب و خَشَائِب ردّی۔ من السیوف تازہ ڈھالی ہوئی تلوار۔ المَخْشُوب جسے اچھے طریقے سے نہ کیا گیا ہو، جس کو اچھی تعلیم وتربیت نہ دی گئی ہو۔

۵-خَشُبَ الشیءُ موٹائی میں لکڑی کی طرح ہونا۔ تَخَشَّبَ چراگاہ میں سوکھی گھاس چرنا۔ اِخْشَوْشَبَ لکڑی کی طرح سخت ہونا۔ فی عیشہ مشقت پر صبر کرنا۔ الخَشَب جمع خَشَب و خُشُب و خُشْب و خُشْبان موٹی لکڑی (ز) نباتات کی سخت قسم۔ الخَشَب الوردیّ (ز) قیمتی لکڑی کی متعدد انواع۔ الخَشِب و الأخْشَب موٹا، کھردرا۔ عیشٌ خَشِبٌ ناپسندیدہ، زندگی، تکلیف والی گزران۔ الخَشِیب لمبے قد والا، سخت تنگی ہڈیوں والا کہا جاتا ہے جَمَلٌ خشیب موٹا اونٹ۔ الخَشَّاب جمع خَشَّابة چوب فروش، لکڑی فروش۔ المِخْشاب پست قد موٹا آدمی۔ الخَشْباء سنگلاخ زمین جس میں پتھر، کنکر اور گارہ ہو۔

○ خَشَّبَ لکڑی بن جانا، چوبی یا لکڑی جیسا ہو جانا۔ -۵ (دروازے میں) درمیانی یا حاشیہ پر تختے لگانا، پردے لگانا، کو لکڑی سے منڈھنا، پر لکڑی کی تہہ چڑھانا کے میان میں لکڑی لگانا، کی تختہ بندی کرنا۔ (فرش یا چھت میں) تختے لگانا، پر تختوں کا حاشیہ لگانا۔ تَخَشَّبَ لکڑی بن جانا، چوبی یا لکڑی جیسا ہو جانا، سخت ہو جانا مضبوط ہو جانا، (دہشت سے) سخت ہو جانا منجمد ہو جانا۔ خَشَب جمع أخْشاب لکڑی، بھدی عماراتی لکڑی، عمارت کی لکڑی، فرنیچر وغیرہ بنانے کی لکڑی۔ خَشَبَة جمع خَشَبات و أخْشاب لکڑی کا ٹکڑا، عماراتی لکڑی، شہتیر، تختہ۔ خشبة المیّت تابوت، مردے کو دفن کرنے کا صندوق۔ خشبة المسرح سٹیج (تھیٹر کا)۔ خَشَبِیّ لکڑی کا، لکڑی کے متعلق، لکڑی کا بنا ہوا، لکڑی جیسا، عماراتی لکڑی کا، فرنیچر کی لکڑی کا، بھدی لکڑی کا۔ خَشّاب عماراتی لکڑی کا تاجر جمع خَشّابة۔ تَخْشِیبَة جمع تَخاشِیب بیرک، لکڑی کا شیڈ۔ تَخَشُّب تختی۔ مُتَخَشِّب جما ہوا، سخت، مضبوط۔

○ خَشْخَشَ جھن جھن کرنا، کھڑ کھڑانا کھٹا کھٹ کرنا، پٹ پٹ کرنا، چھن چھن کرنا جھر جھرانا، کھر کھرانا، سرسرانا۔ خَشْخَشَة جمع خَشْخَشات آواز، جھنک، جھنکار، جھنجھناہٹ، چھن چھن، کھڑ کھڑاہٹ، کھڑ کھڑ، جھنجھنا، غل غپاڑہ، ہنگامہ، سرسراہٹ۔ دھماکا، گڑگڑاہٹ، شور۔

خشر اخْتَشَرَ - خَشْرًا دسترخوان پر ردی چیز چھوڑ دینا۔ الشیءَ سے اس کا ردی حصہ چن کر نکالنا۔ خُشِرَ - خَشَرًا حریص ہونا۔ الخُشار و الخُشارَة دسترخوان کا بچا کھچا، ہر چیز کا ردی حصہ، جو کا دانہ جس میں گودا نہ ہو رذیل لوگ۔ الخاشِر واحد: خاشِرة رذیل خاشِرة الناس رذیل لوگ۔

۲-خَشِرَ - خَشَرًا بزدلی سے بھاگ جانا۔

۳-خَشْرَمَتِ الضبعُ چرخ کا کھاتے ہوئے آواز نکالنا۔ الخَشْرَم جمع خَشارِمَة شہد کی مکھیوں یا بھڑوں کا دل۔ (ح) شہد کی مکھیوں کی ملکہ شہد کی مکھیوں کا چھتہ، نرم پتھر جس سے چونا بنایا جاتا ہے۔ الخُشارِم بڑی ناک، موٹی آواز۔

○ خُشارَة کھانے کا بچا کھچا، نکما گوشت، اوجھڑی چھیچھڑے، سڑا ہوا یا مردار گوشت، فضلہ، ردی، فضول چیز، وہ پتہ جو چھانٹا جائے، بے کار چیز۔

خشع اخْتَشَعَ - خُشوعًا لہُ کے آگے فروتنی کرنا، عاجزی کا اظہار کرنا صفت: خاشِع جمع خُشَّع و خَشَعَة و خاشِعون - بصرُہُ کی نگاہ کا پست ہونا - ببصرہ اپنی آنکھ کو نیچا کرنا - الصوتُ آواز کا پست ہونا - اَخْشَعَہُ کو عاجز کرنا، فروتنی پر برانگیختہ کرنا - تَخَشَّعَ عاجزی دکھانا خاکساری دکھانا - وتَخاشَعَ فروتنی دکھانا - اِخْتَشَعَ لہُ سر جھکاتے ہوئے کسی کے آگے عاجزی کرنا۔

۲-خَشَعَ - خُشوعًا الشمسُ سورج کا ڈوبنے کے قریب ہونا - الورقُ پتوں کا مرجھا جانا - تِ الارضُ بارش نہ ہونے سے زمین کا خشک ہو جانا۔

۳-الخُشْعَة جمع خُشَع پست ٹیلہ - الخُشَعَة مردہ ماں کے پیٹ کو پھاڑ کر نکالا ہوا بچہ - البقیر وہ ماں جو مر جائے اور اس کے پیٹ میں زندہ بچہ ہو، تو ماں کے پیٹ کو پھاڑ کر وہ بچہ نکالا جائے - مکانٌ خاشِعٌ وہ جگہ جس کی راہ نہ مل سکے - جدارٌ خاشِعٌ دیوار جو گر کر زمین کے برابر ہو جائے - بلدةٌ خاشِعَةٌ وہ شہر جس میں ٹھہرنے کی کوئی جگہ نہ ہو۔

○ تَخَشُّع فروتنی کا اظہار کرنا، فروتن ہونا، خاکسار ہونا، متاثر ہونا - خشوع فرمانبرداری، اطاعت، فروتنی، عاجزی، انکسار، تسلیم - خاشع فروتن، خاکسار، اطاعت گزار، فرمانبردار۔

خشف ا-خَشَفَ - خُشوفًا و خَشَفانًا ملک میں جا کر غائب ہو جانا - خَشَفانًا رات کو چلنا۔ اِنْخَشَفَ فی الشیءِ میں داخل ہونا - الخِشْف معاملات میں دخل دینے والا - من الرجال رات کو چلنے میں دلیر آدمی - المِخْشَف بمعنی الخِشْف۔ الخُشّاف (ح) چمگادڑ۔

۲-خَشَفَ - خَشْفًا و خَشَفَة فی السیر تیز چلنا۔ خاشَفَ الی الشرّ برائی کی طرف جلدی کرنا، سبقت کرنا۔ کہا جاتا ہے خاشف فی ذمتہ اس نے بدعہدی اور عہد شکنی میں جلدی کی۔ سیفٌ خاشِفٌ تیز تلوار، کاٹ دار تلوار - الخَشُوف من الرجال تیز رفتار آدمی - من السیوف تیز تلوار، کاٹ دار تلوار۔

۳-خَشَفَ - خُشُوفًا و خَشَفانًا البردُ سردی کا تیز ہونا - الماءُ پانی کا جمنا - ماءٌ خاشِفٌ و خَشِفٌ جما ہوا پانی - الخَشْف و الخَشِیف سخت برف، نرم یخ۔

۴-خَشَفَ - خَشافَة بالقوم لوگوں کے ساتھ چلنا اور ان کی راہنمائی کرنا - خَشَّفَ راہنمائی کرنا، راستہ دکھانا - المُخَشِّف رہبر۔

۵-خَشَفَ - خَشْفًا و خَشَفَة الجلیدُ چلنے پر برف کا آواز نکالنا - خاشف السهمُ نشانہ پر لگنے سے تیر کا آواز دینا - الخَشْف و الخَشْفَة و الخَشَفَة آواز، حرکت، آہٹ۔

۶-خَشِفَ - خَشَفًا البعیرُ اونٹ کے پورے بدلنا کا خارش والا ہونا، صفت أخْشَف مؤنث: خَشْفاء جمع خُشْف۔

۷-أخْشَفَتِ الظبیةُ ہرنی کا بچہ والی ہونا - الخِشْف (بتثلیث الخاء) جمع خِشَفَة (ح) ہرنی کا نوزائیدہ بچہ۔

۸-الخَشْف ذلت - الخُشْف و الخُشَف واحد خُشَفَة (ح) سبز رنگ کی مکھی - الخُشّاف (ط) خشک انگور جو پانی میں بھگو کر اس پانی کے ساتھ کھائے جائیں - خُشّاف الرُّمّان (ط) انار کے دانے جنہیں چینی ڈال کر میٹھا کر کے کھائے جائیں۔

○ خُشاف مختلف پھل جنہیں عرق گلاب وغیرہ میں بھگویا اور نیم پختہ کیا جاتا ہے، پھلوں کا تازہ مربہ، قوام میں ڈالے ہوئے پھل۔

○ خُشْکار دوا، دلیا، چوکر، بھوسی۔

○ خَشْکَرِیشَۃ: پپڑی، کھرنڈ، سر کی خشکی بفا، زخم کا مردار حصہ۔

خشل: ا۔ خَشَلَ ـُ خَشْلًا ہٗ: کو رذیل بنانا، حقیر بنانا۔ ـ الشرابَ: شراب صاف کرنا۔ خَشِلَ ـَ خَشَلًا الثوبُ: کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔ خَشَّلَ ہٗ: کو رذیل بنانا، حقیر بنانا۔ تَخَشَّلَ: ردی چیز لانا۔ الخَشْل واحد خَشْلَۃ: خالی کیا ہوا انڈا۔ الخَشَل واحد خَشَلَۃ: ہر ردی چیز۔

۲۔ تَخَشَّلَ: ذلیل ہونا۔ الخَشْل و الخَشِل: کمزور، کہا جاتا ہے۔ رجلٌ خَشْلٌ فَشْلٌ و خَشِلٌ فَشِلٌ: کمزور آدمی۔

۳۔ تَخَشَّلَ: سر جھکانا۔ الخَشْل واحد خَشْلَۃ: ہر کھوکھلی چیز۔

خشم: خَشَمَ ـِ خَشْمًا ہٗ: کی ناک کی جڑ توڑنا۔ خَشِمَ ـَ خَشَمًا و خُشومًا: چوڑی ناک والا ہونا۔ ـ الانفُ: ناک کا بدبودار ہونا۔ ـ خَشَمًا و اَخْشَمَ و تَخَشَّمَ اللحمُ: گوشت کا بدبودار ہونا۔ خَشَّمَ اللحم: گوشت کا بدبودار ہونا۔ ـ ہٗ الشرابُ: کو شراب کا مست و متوالا کرنا۔ الاَخْشَم مؤنث خَشْماء جمع خُشْم: چوڑی ناک والا، بو محسوس نہ کرنے والا۔ انفٌ اَخْشَم: بدبودار ناک۔ الخُشام: بڑی ناک والا۔ الخَیْشُوم جمع خَیاشِیم: ناک کی جڑ۔ الخَیاشِیم: ناک کے اندر کی رگیں۔ خَیاشِیمُ الجبال: پہاڑوں کی چوٹیاں۔ کہا جاتا ہے۔ اشرفت خیاشیمُ الجبال۔ پہاڑی کی چوٹیاں بلند ہوئیں۔

○ خَشَّمَ ہٗ: کو مدہوش کرنا، مست کرنا، بے ہوش کرنا بے خود بنانا، کو مخمور کرنا۔ خَشْم: ناک، منہ، سوراخ، راستہ، نکاس، نکلنے کا راستہ۔ خَیْشُوم جمع خَیاشِیم: ناک، گلپھڑے۔ خیاشیم: ناک۔

خشن: خَشُنَ ـُ خُشْنَۃً و خَشانَۃً و خُشُونَۃً و مَخْشَنَۃً: سخت اور کھردرا ہونا صفت: خَشِن جمع خِشان۔ خَشَّنَ ہٗ: کو سخت اور کھردرا بنانا۔ کہا جاتا ہے۔ خَشَّنَ صدرہٗ: اس نے اس کو سخت غضبناک کیا۔ خاشَنَ ہٗ: کے ساتھ سختی کا سلوک کرنا۔ تَخَشَّنَ: سخت کھردرا ہونا، سخت زندگی گزارنا، موٹے کھردرے کپڑے پہننا۔ تَخاشَنَ: بتکلف سختی برتنا، سختی کرنا۔ اِسْتَخْشَنَ الشیءَ: کو سخت اور کھردرا پانا۔ اِخْشَوْشَنَ: بمعنی تَخَشَّنَ: اسی سے حضرت عمرؓ کا قول ہے: اخشوشنوا فانّ النعم لا تدوم: سخت زندگی گزارا کرو۔ کیونکہ نعمتیں ہمیشہ نہیں رہتیں۔

ـ علیہ صدرہٗ: پر غضبناک ہونا۔ الخَشِین: اکھڑ طبیعت کا۔ الاَخْشَن مؤنث خَشْناء جمع خُشْن: سخت، کھردرا۔ کہا جاتا ہے: رَجُلٌ اَخْشَنُ: بدحال آدمی۔ اَخْشَنُ الجانب: طاقت سے باہر، دشوار۔ کتیبۃ خَشْناء: بہت ہتھیاروں سے لیس فوجی دستہ۔

○ خَشُنَ ـُ خُشُونَۃً: کھردرا ہونا، سخت ہونا، خام ہونا نامکمل ہونا، ناتراش ہونا، صیقل شدہ نہ ہونا۔ خَشَّنَ ہ: کو کھردرا کرنا یا بنانا، بھدا بنانا بھونڈا بنانا۔ خاشَنَ ہ: کے ساتھ بدلحاظ ہونا، غیر مہذب ہونا، اجڈ یا گنوار ہونا۔ تَخَشَّنَ: سخت، غیر مہذب یا بھونڈے انداز کا مظاہرہ کرنا، سخت ہونا، ناہموار ہونا، سخت زندگی گزارنا، اِخْشَوْشَنَ: سخت ہونا، کھردرا ہونا، نامہذب ہونا، کندہ ناتراش ہونا۔ سخت زندگی گزارنا۔ خَشِن جمع خِشان: کھردرا، خام، ناتراشیدہ، سخت، غیر مہذب، بداخلاق، بدلحاظ، بے سلیقہ، بے ادب، بدتمیز، گستاخ تند، کڑا، بے ہنگم، بھونڈا، بھدا، سخت (زندگی)، گرفتہ، بیٹھی ہوئی، گلوگرفتہ، بھاری یا بھرائی ہوئی (آواز) خَشِنُ اللمس: چھونے میں کھردار، ناہموار، جھری دار۔ خَشِنُ الخُلق: بھونڈے اخلاق والا، اجڈ، گنوار۔ خَشِنُ القِشْرَۃ: موٹے چھلکے دار۔ الجنسُ الخَشِن: جنس قوی (جنس نازک کے مقابلہ میں) مرد۔ اَخْشَن مؤنث خَشْناء جمع خُشْن: کھردرا، سخت، ناتراشیدہ، غیر مہذب، بداخلاق، بدلحاظ، بے سلیقہ، بے ادب، بدتمیز، گستاخ، تیز، تند سخت، زوردار، قوی، بے ہنگم، بھونڈا، بھدا، گنواروں کا سا۔ الخَشْناء: غیر مہذب اور غیر تعلیم یافتہ لوگ۔ خُشُونَۃ: کھردراپن، اکھڑپن، بدمزاجی، رکھائی، کرختگی، سختی، گھٹیا پن، کچاپن، تندی، بے ہودگی، بدتہذیبی، گستاخی، بدتمیزی۔

خشی: ا۔ خَشِیَ ـَ خَشْیًا و خِشْیًا و خَشْیَۃً و خَشاۃً و خَشَیانًا و مَخْشِیَۃً و مَخْشاۃً ہٗ: سے ڈرنا خوف کرنا۔ خَشّٰی تَخْشِیَۃً و خَشّاءً ہ: کو ڈرانا، خوف زدہ کرنا، مرعوب کرنا۔ ـ ہٗ فلانًا: کو سے ڈرانا، کو سے خوف دلانا۔ تَخَشّٰی تَخَشِّیًا ہٗ: سے ڈرنا، خوف کرنا، خوف کھانا۔ الخَشِیّ و الخاشِی و الخَشْیان و الخَشِی مؤنث خاشِیَۃ و خَشِیَۃ و خَشْیانۃ و خَشْیا جمع خَشایا: ڈرنے والا۔ الاَخْشٰی: اسم تفضیل، زیادہ ڈرنے والا۔ کہا جاتا ہے۔ ھذا المکان اَخْشٰی من ذاک: یہ جگہ اس سے زیادہ خوف کی ہے۔

۲۔ الخَشِی و الخَشِیّ من النبات: خشک پودا، گھاس۔

○ خَشِیَ ـَ خَشْیًا و خَشْیَۃً ہ/ہ: سے ڈرنا، خوف کھانا۔ ـ علی: کے لئے خوف کھانا، ڈرنا۔ ـ ہ سے خوف زدہ ہونا۔ خَشّٰی ہ: کو ڈرانا، خوف زدہ کرنا، دہشت زدہ کرنا، چونکانا، ڈرا کر بھگا دینا، میں دہشت پیدا کرنا، کو چوکس یا چوکنا کرنا کو خطرہ سے خبردار کرنا، گھبرا دینا۔ تَخَشّٰی: بمعنی خَشِیَ۔ اِخْتَشٰی: گھبرا جانا، پریشان ہو جانا، شرمندہ ہونا۔ خَشْیَۃ: خوف، ڈر، پریشانی، اندیشہ، خدشہ، فکر، تشویش، خشیۃً من: کے خوف سے۔ اَخْشٰی: زیادہ ڈرپوک یا بزدل، زیادہ خوف زدہ، جس سے زیادہ ڈرا جائے زیادہ خوف زدہ کرنے والا۔ خَشْیان مؤنث خَشْیا جمع خَشایا: ڈرپوک، بزدل، پریشان، خائف، اندیشناک خاشٍ: ڈرپوک، بزدل، پریشان، خائف، اندیشناک۔

خصّ: ا۔ خَصَّ ـُ خَصًّا و خُصُوصًا و خُصُوصَۃً و خُصُوصِیَّۃً و تَخِصَّۃً و خِصِّیَّۃً و خِصِّیصٰی و خِصِّیصاءَ فلانًا بالشیءِ: کو سے خصوصیت دینا، سے کچھ خاص کرنا۔ کہا جاتا ہے: خَصَّہٗ بالودّ: اس نے اسی سے محبت کی۔ ـ خُصُوصًا الشیءُ: خاص ہونا۔ ـ الشیءَ لنفسہ: کو اپنے لئے مخصوص کرنا، یا چن لینا۔ خَصَّصَ الشیءَ: کو خاص کرنا۔ ـ ہ بالشیءِ: کو کے ساتھ خاص کرنا۔ اِخْتَصَّ بالشیءِ: سے خاص ہونا۔ ـ ہ بالشیءِ: کو سے خاص یا مخصوص کرنا۔ اس سے قول ہے: اللّٰہُ یختصّ برحمتہ من یشاء: اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے جس کو چاہتا ہے مخصوص کر لیتا ہے۔ تَخَصَّصَ بالشیءِ: سے مخصوص ہونا، میں منفرد ہونا۔ ـ الرجلُ: خاص لوگوں میں سے ہونا۔ اِسْتَخَصَّ الشیءَ: چاہنا یا درخواست کرنا کہ چیز اس کے لئے مخصوص ہو۔ الخاصّ (فا): خاص (عام کی ضد)، یکتا، تنہا۔ الخاصّۃ جمع خواصّ: خاص (عام کی ضد) خود اپنے لئے خاص کی ہوئی چیز۔ خاصۃُ الملک: بادشاہ کے مقربین، عمائدین سلطنت۔ ـ والخَواصّ والخُصّان والخِصّان من القوم: قوم کے چیدہ، بزرگ و برگزیدہ لوگ۔ کہا جاتا ہے۔ انما یفعل ھذا خُصّانُ الناس: اس کو برگزیدہ لوگ ہی کرتے ہیں یعنی قوم کے بڑے ہی ایسے کام سرانجام دیا کرتے ہیں۔ الخاصِّیَّۃ جمع خاصِّیّات و خَصائِص: خاصہ کی طرف نسبت۔ الاَخَصّ: افضل، کہا جاتا ہے: لم یکن فی اَطِبّائہٖ اخصّ من ھذین: اس کے معالجین میں ان دو میں سے افضل کوئی اور نہ تھا۔

الخصوص والخُصُوص: علیحدگی، خصوصیت، (عموم کا مقابل) انحصار (اطلاق کا مقابل)۔ کہا جاتا ہے علی الخُصُوص و خُصُوصاً: خاص طور پر جیسے مثلاً الحریری کا یہ قول لن یصقل الخاطر و ینشط الفاتر، کقائلة الهواجر و خُصُوصاً فی شهری ناجرٍ: حال ہونے کی بنا پر منصوب ہے یعنی خاصًا ناجرا یا مصدر کی بنا پر یعنی اخصّ خصوصاً ناجرا فی شَهْرَی ناجر: جون اور جولائی کے دو مہینوں میں۔ خاص طور پر جون اور جولائی کے مہینوں میں کوئی بھی شخص گو عورت کی طرح خیال کو جلا نہیں دے گا اور نہ کمزور کو چشت کرے گا۔ خُوَیْصَّة الانسان: خدمت گاری کے لئے مخصوص شخص۔

۲۔ خَصَّ ـَـ خصاصةً و خَصَاصاً و خَصَاصاءَ: محتاج ہونا۔ مفلس ہونا، ضرورت مند ہونا۔ اِخْتَصَّ: محتاج ہونا، حاجت مند ہونا مفلس ہونا۔ الخَصَاصَة: غربت، مفلسی، بدحالی۔ کہا جاتا ہے۔ سددتُ خصاصةَ فلان: میں نے فلاں شخص کی مفلسی کو دور کر دیا۔

۳۔ الخُصّ جمع اَخْصاص و خُصُوص و خِصاص: بانس یا لکڑی کی جھونپڑی، شراب فروش کی دوکان۔ الخِصّ: ناقص کہا جاتا ہے شهرٌ خِصٌّ: ناقص مہینہ۔ خاصَّةُ النبات: بوئی کی قوت اور اثر۔ الخُصَاصة جمع خُصاص: انگور توڑنے کے بعد بیل پر رہ جانے والے انگور کے چھوٹے چھوٹے گچھے، تھوڑی چیز۔ الخَصَاص: واحد خصَاصة: دروازہ یا برقع وغیرہ کا شگاف، سوراخ (کہا جاتا ہے بدالقمر من خصاص الغیم: چاند بادل کے درمیان سے ظاہر ہوا۔ لمحته من خصاص الباب: میں نے اسے دروازے کی جھری سے دیکھا) عمارت، مکان وغیرہ کے شگاف۔

○ خَصَّ ـُـ خَصًّا ہ: کو ممتاز کرنا، کی مدد کرنا، ہمدردی کرنا (خصوصا دوسروں کے سامنے) کو چن لینا، کو خصوصی اعزاز دینا، — ہ ب: کو کچھ عطا کرنا، دینا، کو کے لئے وقف کرنا، مخصوص کرنا۔ — ہ: پر قابض ہونا، کا مطالبہ کرنا۔ — ہ: سے خصوصی طور پر متعلق ہونا، کی خصوصیت ہونا کا وصف ہونا، کا مخصوص ہونا، — ہ: سے خاص طور پر متعلق ہونا، کے لئے خصوصی طور پر قانونی یا معقول ہونا۔ — ہ/ہ: سے تعلق رکھنا، سے متعلق ہونا۔ — ہ: سے خاص تعلق رکھنا، سے علاقہ رکھنا، سے متعلق ہونا۔ خَصَّهُ بِعِنایَتِهِ: کو اپنی توجہ کے لئے مخصوص کرنا، پر اپنی توجہ سے مہربانی کرنا۔ خَصَّهُ بالذکر: کا خصوصی ذکر کرنا۔ واَخُصُّ منهم: ان میں، میں خاص طور پر ذکر کرتا ہوں۔ هذا لا یَخُصُّنی: یہ میرے متعلق نہیں، اس سے میرا کوئی تعلق نہیں۔ خَصَّصَ ہ: کی صراحت کرنا، کی تعیین کرنا، کی تفصیلات دینا، کا نام لینا، کو ایک ایک کر کے لکھنا، کا خاص خیال رکھنا، کی طرف خصوصی توجہ دینا۔ — ہ ل: کو تک محدود رکھنا۔ — ہ ل: کو تک محدود رکھنا۔ ہ/ہ ل: کو کے لئے الگ کرنا، مخصوص کرنا یا خاص مقصد کے لئے متعین کرنا، کو کے لئے مقرر کرنا، مامور کرنا، الگ کرنا، علیحدہ کرنا چن لینا، کو کے لئے تجویز کرنا، مختص کرنا کو کے لئے اٹھا رکھنا، سنبھال رکھنا۔ — ہ ب: کو کسی خاص شعبہ کا پابند کرنا۔ تَخَصَّصَ ل/ ب/ فی: کا متخصص بننا، ماہر ہونا، کا سپیشلسٹ ہونا۔ — ل: اپنی پوری توجہ کے لئے مخصوص کرنا، کو تن دہی سے کرنا میں حصہ لینا، شریک ہونا، سے مخصوص ہونا، کے لئے چنا جانا، مامور ہونا، مقرر ہونا، مختص ہونا۔ اِخْتَصَّ ہ ب: کو سے ممتاز کرنا، کی سے مدد کرنا، پر سے مہربانی کرنا، کو کا اعزاز دینا، کے لئے کوئی چیز مخصوص کرنا کو کوئی چیز (دوسروں کے مقابلہ میں) دینا، عطا کرنا، بہم پہنچانا کو کچھ (اپنی خدمات) نذر کرنا۔ — ہ (لنفسه): کو بلا شرکت غیرے رکھنا، کا دعوی کرنا، مطالبہ کرنا، پر حق جتانا۔ اختص به نَفْسَهُ: کا دعوی کرنا۔ اختص ب: کا اکیلا مالک ہونا، دوسروں پر یہ فوقیت رکھنا کہ۔ سے مخصوص ہونا، متعلق ہونا، تعلق رکھنا، میں مستند ہونا، اہل ہونا، مجاز ہونا، کا اختیار رکھنا، خَسّ: کاہو، سلاد۔ خُصّ جمع خِصَاص و اخصاص و خُصُوص: جھونپڑی، چھونپڑا، چھپر۔ خَصَّة: پانی کی تیز دھار۔ خَصَاص: شگاف، درز، درمیانی فاصلہ، دراڑ، خلا۔ خَصَاصَة: درز، شگاف، خلا، خصیصة جمع خَصائِص: خاص خصوصیت، وصف، یا خوبی، کمال، امتیازی خصوصیت، تخصیص، انفرادیت، خاصہ، خاصیت، ندرت۔ خصیصا: خاص طور پر، خاص کر، بالخصوص۔ فی خصوص بخصوص اور من خصوص: کے بارے میں، کے متعلق، خصوصاً۔ خُصُوصا: خاص طور پر، خاص کر، بالخصوص۔ بهذا الخصوص اور من هذا الخصوص: اس سلسلہ میں، اس ضمن میں اس معاملہ میں، اس کے بارے میں، اس کے متعلق، اس پہلو سے۔ علی الخصوص اور علی وجه الخصوص: خاص طور پر، خاص کر بالخصوص، خصوصاً، خُصُوصِیّ: خاص، غیر معمولی، نجی، ذاتی، انفرادی، اپنی۔ خَصَاصَة: غربت، افلاس مفلوک الحالی، بے نوائی، ضرورت، احتیاج، ضرورت مندی، اَخَصّ: زیادہ خاص، خاص تر، زیادہ خصوصی، زیادہ مخصوص، خصوصاً بالخصوص۔ اِخْصَّاء: جگری دوست، لنگوٹیے یار، راز دار، ہمراز (جمع) خُصَائی: سپیشلسٹ، کسی (اختصاص شعبے کا) ماہر جمع اَخِصائیون۔ تخصیص: (کسی شعبہ میں) تخصص پیدا کرنا، ماہر بننا، مہارت (Spacielization) تفصیل، تصریح، نام بہ نام ذکر، ایک ایک کر کے لکھنا، مقرر کرنا، مامور کرنا، معین کرنا (کسی مقصد کے لئے) مقررہ حصہ، تقسیم، حصہ دہی، تعین، استقرار، نامزدگی، ریزرویشن (جمع تخصیصات): تصرف، قبضہ، مالی اختصاص، قرضے علی تخصیص اور علی وجه التخصیص: بالخصوص، خاص طور پر۔ تَخَصُّص (کسی علمی شعبہ میں) تخصص، سپیشلائزیشن، اختصاص جمع اختصاصات: دائرہ اختیار، اہلیت، استعداد، لیاقت، قابلیت، خاص علاقہ، عملداری۔ (جمع): خصوصی اختیار، امتیازی حقوق، مراعات، اجارہ داریاں۔ ذو (ذات) الاختصاص: کما حقہ اہل، مختار، مجاز، ذمہ دار، صاحب اختیار۔ دائرة الاختصاص: صلاحیت کی حد، حلقہ اقتدار، حلقہ اختیار، عملداری، میدان، شعبه اِختِصَاصِی۔ جمع اختصاصیون: سپیشلسٹ، خاص: خاص، غیر معمولی، مخصوص، معین، ممتاز، — ب: سے متعلق، (کے لئے) مخصوص، مختص، مقرر، الگ کیا ہوا، تھام کر رکھا ہوا، کے لئے خصوصی طور پر درست، جائز، موزوں، ضروری، برمحل کی خصوصیت، کا وصف۔ خاص: ممتاز، نجی، خاص، مخصوص۔ جریدة خاصة ب: کے لئے پیشہ ورانہ رسالہ۔ الخاص والعام: خاص و عام، بلند و پست، سب لوگ۔ الطبیب الخاص: خاص معالج۔ خاصَّة جمع خَواص: مخصوص خاصہ، نجی قبضہ، امتیازی خصوصیت، خاصہ، خصوصیت وصف، صفت، روح، ذاتی طبیعت، بڑی شخصیات، ممتاز لوگ۔ الخاصّة: بالائی طبقہ، تعلیم یافتہ لوگ خاصة و بِخاصةٍ: خصوصاً، خاص طور پر، خاص کر، بالخصوص فی خاصةِ انفسهم: ان کے دلوں کی گہرائی میں۔ خَاصِیَّة جمع خاصیات و خصائص: امتیازی خصوصیت، خاصہ، علمیت، اہلیت، خصوصی امتیاز، امتیازی حق، حلقہ اختیار، قابلیت، صلاحیت، استعداد، اہلیت، خُوَیْصَّة: کسی کا اپنا کاروبار ذاتی معاملہ۔ یدخل فی خویصة امری: وہ میرے نجی معاملات میں دخل دیتا ہے۔ مخصوص: خاص۔ مُخَصَّص لِ: کے لئے چنا ہوا، الگ کیا ہوا،

مختص کیا ہوا، کیا ہوا، مقرر کیا ہوا، الاٹ شدہ، تقسیم شدہ، مختص شدہ جمع مخصصات (مالی) تعینات، تصرفات، قرضے۔ (روزانہ) الاؤنس، راشن۔ مخصصات اضافیہ زائد الاؤنس۔ مخصصات مدنیۃ سول فہرست۔ مُختصّات صلاحیتیں، مقامات المختصّۃ ارباب اختیار۔ الدوائر المُختصّۃ بااختیار حلقے۔

خصب خَصِبَ - خَصِبَ - خِصباً المکانُ: جگہ کا سرسبز، ہرا بھرا یا زرخیز ہونا، صفت: خَصِبٌ و خصیبٌ و مخصاب۔ اَخصَبَ المکانُ: جگہ کا سرسبز ہونا، زرخیز ہونا، ہرا بھرا ہونا۔ — اللہُ المکانَ: اللہ تعالیٰ کا جگہ کو سرسبز اور زرخیز کرنا۔ — الشاۃُ: بکری کا سرسبزی میں پہنچنا۔ —القومُ: قوم کا سرسبزی پانا۔ کہا جاتا ہے۔ اَخصَبَ جنابُ القوم: قوم کا مقام سرسبز وشاداب ہے۔ محلّہ میں سرسبزی وشادابی پائی گئی۔ الخِصب جمع اَخصاب: زرخیزی، سرسبزی زندگی کی فراخی، خوش حالی۔ کہا جاتا ہے۔ بلدٌ خِصبٌ اَخصابٌ و ارضٌ خِصبٌ و ارضٌ خِصبۃٌ او خَصِبۃٌ: سرسبز وشاداب شہر اور زمین۔ الخِصاب واحد خِصابۃ: بہت پھلدار کھجور کا درخت۔ الخصیب: صاحب خیر وفیض۔

○ خَصِبَ - وخَصُبَ - خِصباً (مٹی کا) سرسبز ہونا، زرخیز ہونا، خَصَّبَ ہٗ کو زرخیز بنانا، بارآور بنانا، ثمردار بنانا، پھل لانے کے قابل بنانا۔ اَخصَبَ بمعنی خصب خصب: زرخیزی، شادابی، بارآوری بہتات، پوری رسد، کثرت۔ خَصِب و خصیب: زرخیز بارآور، سرسبز، فصل دینے والی۔ پیدا کرنے کے قابل، بہت پیداوار والی (زمین)۔ خُصُوبۃ: زرخیزی، شادابی بارآوری۔ تخصیب: زرخیز بنانا، ثمرداری، بارآوری۔ اِخصاب: زرخیزی، شادابی، بارآوری۔ مُخصِّبات: کھادیں، کیمیائی کھادیں۔ مُخصِب: زرخیز، بارآور، سرسبز، فصل دینے والی، پیدا کرنے کے قابل، بہت پیداوار والی۔ (زمین)

خصر ۱۔ خَصِرَ - خَصَراً الیومُ: دن کا ٹھنڈا ہونا۔ —الرجلُ: سردی سے کے اطراف اعضاء میں تکلیف ہونا۔ اَخصَرَ القُرُّ اناملَہٗ: سردی کا کی انگلیوں کو ٹھنڈا کر دینا۔ الخَصَر: ٹھنڈ، سردی۔ الخَصِر: ٹھنڈا۔

۲۔ خاصَرَ مُخاصَرَۃً ہٗ: کا ہاتھ پکڑ کر چلنا، کے پہلو میں چلنا یا اس کی کمر میں ہاتھ ڈالکر چلنا۔ تَخَصَّرَ: پہلو پر ہاتھ رکھنا۔ تَخاصَرَ: کمر پر ہاتھ رکھنا۔ القومُ: ایک دوسرے کا ہاتھ پکڑنا۔ اِختَصَرَ بالعصا: چلنے میں لاٹھی پر ٹیک لگانا۔ الخَصر جمع خُصُور: کمر۔ الخِصار: ازار۔ الخاصِرَۃ جمع خَواصِر مِن الانسان: پہلو۔ المُخَصَّر: پتلی کمر والا۔ رجلٌ مَخصُور: وہ شخص جس کی کمر یا پہلو میں درد ہو۔ المِخصَرَۃ جمع مَخاصِر: ٹیک لگانے کی لاٹھی وغیرہ۔

۳۔ تَخَصَّرَ بالمِخصَرَۃ: لاٹھی کو اپنے ہاتھ میں تھامنا۔ اِختَصَرَ الرجلُ: ہاتھ میں لاٹھی وغیرہ لینا۔ المِخصَرَۃ جمع مَخاصِر: کوڑے جیسی کوئی چیز، چھڑی جس کو بادشاہ تقریر یا خطبہ کے وقت اپنے ہاتھ میں رکھتا ہے۔

۴۔ اِختَصَرَ الکلامَ: کلام کو مختصر کرنا۔ —الطریقَ: قریب ترین راستہ اختیار کرنا۔ —فی الشیءِ: کسی شے کے فضول حصہ کو حذف کر دینا۔ اَخصَرَ: اختصر سے اسم تفضیل، جو خلاف قیاس ہے۔ مَخاصِرُ الطریق: قریب ترین راستے، نزدیک کے راستے۔ الاختصار: مختصر نویسی، شارٹ ہینڈ۔

۵۔ خَصَرُ (جمع خُصُورُ) القَدَم: پاؤں کے تلوے کا وہ حصہ جو زمین سے نہ لگے۔ المُخَصَّر: کہا جاتا ہے۔ ھو مُخَصَّرُ القدمین: یہ وہ شخص ہے جس کا تلوا زمین پر نہیں ٹکتا۔ بلکہ صرف پنجہ اور ایڑی زمین پر لگتی ہے۔

○ خَصِرَ - خَصَراً: ٹھنڈا ہو جانا، سردی لگنا۔ خاصَرَہٗ: کو کمر کے گرد بھینچنا، کی کمر کے گرد ہاتھ رکھنا۔ اختصرہ: کو مختصر کرنا، کی تلخیص کرنا۔ خَصر جمع خُصُور: کولہا، کمر۔ مِخصَرَۃ جمع مَخاصِر: چھڑی، لاٹھی، عصا، عصائے حکومت، عصائے شاہی۔ بالاختصار اور باختصار: مختصراً، قصہ کوتاہ، المختصر، الغرض۔ خاصِرَۃ جمع خَواصِر: کولہا، کمر، شوکۃ فی خاصرتہ: کے پہلو میں کانٹا۔ مُختَصَر: مختصر کیا ہوا، مختصر لفظوں میں بیان کیا ہوا، خلاصہ کیا ہو، تلخیص کیا ہوا، مختصر، مجمل، مختصر، موجز، جامع مختصر اور جامع، جمع مختصرات: مختصر اقتباس، مختصر تشریح، خاکہ، خلاصہ، مُلَخَّص، تلخیص، ماحصل، لب لباب۔

خصف ۱۔ خَصَفَ - خَصفاً و اَخصَفَ و اختصف النعلَ: جوتا سینا، جوتے کی مرمت کرنا، جوتے میں پیوند لگانا۔ —الشیءَ علی الشیء: چیز پر چیز چپکانا کہا جاتا ہے ھم یخصفون اقدامَ القوم باقدامھم: وہ لوگ قوم کے نقش قدم پر چلتے اور ان کی حرف بحرف پیروی کرتے ہیں۔ خُصِفَ بہ: کے پیچھے کیا جانا، کے لاحق کیا جانا۔ الخصف (مص) جوتا۔ الخَصَف و الخَصَفۃ: چمڑے کا ٹکڑا جس سے جوتے کو سیا جاتا ہے۔ الخُصفَۃ: جوتے وغیرہ کا سوراخ۔ الخَصّاف: موچی۔ الخَصِیف: سلا ہوا جوتا۔ المِخصَف جمع مَخاصِف: ستالی۔

۲۔ خَصَّفَ: بدخلق و بدمزاج ہونا۔

۳۔ خَصَّفَ: تکلف سے اس چیز کی کوشش کرنا جو اس کے پاس نہ ہو۔

۴۔ خَصَّفَ ہُ الشیبُ: بڑھاپے سے کسی کے آدھے بال سفید ہو جانا۔ اور ان کی سیاہی سفیدی یکساں ہو جانا۔ الخَصَف: سفید اور سیاہ سے مرکب رنگ۔ الخَصِیف: راکھ۔ — والاَخصَف: سفید اور سیاہ رنگ کا۔ سفید پہلوؤں والا گھوڑا یا بکری۔ شاۃٌ مَخصُوفَۃ: سیاہ و سفید رنگ کی بکری۔

۵۔ الخَصَفَۃ جمع خَصَف و خِصَاف: کھجور وغیرہ کے پتوں سے بنی ہوئی ٹوکری، گاڑھا کپڑا۔ الخَصِیف: تازہ دودھ جو دہی میں ملایا گیا ہو۔ الخَصّاف: بڑا جھوٹا۔

خصل: ۱۔ خَصَلَ - خَصلاً الشیءَ: کو کاٹنا، جدا کرنا۔ خَصَّلَ ہٗ: کے ٹکڑے کرنا۔ —الشجرَ: درخت کو چھانٹنا۔ الخُصلَۃ جمع خُصَل: بالوں کا گچھا۔ گوشت کا عضو۔ الخُصَل: درخت کے لٹکتے ہوئے اطراف۔ المِخصَل کاٹ دار تلوار (المِقصَل کی ایک کمزور لغت)۔ الخَصِیلَۃ جمع خَصِیل و خَصَائِل: بالوں کا گچھا۔ المخصال: درانتی۔

۲۔ خَصَلَ - خَصلاً و خِصالاً القومَ: لوگوں سے فائق و برتر ہونا سے بازی لے جانا، پر سبقت لیجانا، سے بڑھ جانا۔ خاصَلَ خِصالاً و مُخاصَلَۃً ہٗ: سے شرط باندھ کر تیر اندازی میں مقابلہ کرنا۔ اَخصَلَ الرامی: ٹھیک نشانہ پر مارنا۔ تخاصَلَ القومُ: لڑائی اور تیراندازی میں آپس میں شرط باندھنا۔ الخَصَل جمع خُصُول: تیر کا ٹھیک نشانہ پر لگنا، لڑائی میں لگائی گئی شرط، جس پر جوا کھیلا جائے۔ کہا جاتا ہے: اَحرَزَ خَصلَہٗ و اَصابَ خَصلَہٗ: وہ غالب ہوا۔ الخَصلَۃ جمع خِصال: تیر کا ٹھیک نشانہ پر لگنا۔

۳۔ الخَصلَۃ جمع خِصال: عادت، اچھی ہو یا بری، زیادہ استعمال اچھی عادت کے لئے ہے۔ — والخُصلَۃ جمع خُصَل: گچھا، کانٹے دار لکڑی، تر لکڑی کا کنارا۔ الخَصِیلَۃ جمع خَصِیل و خَصَائِل: پٹھے دار گوشت، کہا جاتا ہے: ارتعدت

فرائصُہُ و اضطربت خصَائِلُہُ: اس کے شانہ کا گوشت لرزنے اور پٹھے والا گوشت تھرتھرانے لگا۔

○ خُصْلَة جمع خُصَل وَخُصْلات: گچھا، خوشہ، گڈی، بالوں کا گچھا، جھرمٹ، جھنڈ، بالوں کی لٹ، زلف، گیسو، بالوں کا چھوٹا سا مٹھا۔ خَصْلَة جمع خِصَال: خوبی، اچھائی، خصوصیت، خاصیت، سیرت، عادت، وصف، خصلت، کمال، گن، ذاتی خوبی، صفت، خاصہ، طبعی خصوصیت، خو، فطرت، انفرادیت ندرت، امتیازی وصف، افتادِ مزاج، رجحان۔

خصم: ۱۔ خَصَمَ ۔ خَصْمًا ہُ: پر جھگڑنے میں غالب آنا۔ خَاصَمَ خِصَامًا و مُخَاصَمَةً ہُ: سے جھگڑا کرنا، نزاع کرنا۔ اسم: الخُصُومة۔ اَخْصَمَ ہُ: کو دلیل سمجھانا، کے خلاف دلیل مہیا کرنا۔ تَخَاصَمَ و اِخْتَصَمَ القَوم: آپس میں تنازع کرنا، جھگڑنا۔ الخَصْم جمع خُصُوم و خِصَام: جھگڑا کرنے والا، مخالف۔ یہ دو، جمع اور مؤنث کے لئے آتا ہے۔ چنانچہ کہا جاتا ہے: هُمَا وَهُمْ وَهِيَ خَصْمِي وہ دونوں، وہ بہت سے اور وہ (عورت) میرے مخالف ہیں۔ عام لوگ خصم کی جمع اخصام استعمال کرتے ہیں۔ الخَصِم جمع خَصِمُون والخَصُوم: مخالف، جھگڑا کرنے والا۔ الخَصِيم جمع خُصَمَاء و خُصْمَان: جھگڑا کرنے والا۔

۲۔ الخُصْم جمع اَخْصَام و خُصُوم: گوشہ، جانب۔

○ خَصَمَ ۔ خَصْمًا ہ: (مخالف) کو دلائل میں شکست دینا۔ ۔ہ مِن: کو سے منہا کرنا، تفریق کرنا، منفی کرنا، گھٹانا، نکالنا کم کرنا، مجرا کرنا۔ ۔ہ: بل، پرونوٹ) پر کمشن دینا، چھوٹ دینا۔ خَاصَمَ ہ: سے جھگڑنا، کے مخالف رائے دینا، سے بحث کرنا کے خلاف دعوی کرنا، پر نالش کرنا، سے مقدمہ بازی کرنا۔ اَخْصَمَ: جھگڑنا، مخالف رائے کا اظہار کرنا، لڑنا۔ ۔مع: سے مقدمہ بازی کرنا، کے خلاف قانونی کارروائی کرنا، قانونی چارہ جوئی کرنا۔ اِنْخَصَمَ: منہا ہونا، تفریق ہونا، مجرا ہونا، کم ہونا، گھٹنا، نکلنا۔ اختَصَمَ: جھگڑنا، بحث کرنا، لڑنا۔ خَصْم جمع خُصُوم و اَخْصَام: حریف، مقابل، دشمن، مدمقابل، مخالف، (مقدمہ میں) مخالف فریق۔ خَصْم: منہائی، تفریق، مجرائی، کٹوتی، کمشن جمع خُصُوم: قرض، بار، بوجھ، (ادائیگی کی) ذمہ داریاں۔ سِعْرُ الخَصْم: کٹوتی کی شرح، بنک کی شرح۔ خَصْمُ الكِمْبِيَالات: بل کی کٹوتی۔ خَصِيم جمع خُصَمَاء و خُصْمَان: حریف، مقابل، دشمن مدمقابل، مخالف۔ خُصُومَة: جھگڑا، بحث، مناقشت، تکرار، مباحثہ، قیل و قال، نزاع، خاندانی جھگڑا، باہمی منافرت۔ خِصَام: جھگڑا، بحث، نزاع، مناقشت، مباحثہ، قیل و قال، خاندانی جھگڑا، باہم منافرت، مقدمہ۔ مُخَاصِم: حریف، دشمن، مخالف (مقدمہ میں) مخالف فریق، فریق مقدمہ، فریق۔

خصی: خَصَى ۔ خِصَاءً ہُ: کو خصی کرنا۔ الخَصِي: فوطوں میں درد والا۔ الخَصِيّ جمع خِصْيَة وخِصْيَان: خصیے نکالا ہوا، آختہ۔ الخُصْيَة جمع خُصًى (ع ا): فوطہ، خصیہ۔ خُصْيَةُ البَحْرِ وخُصَى الثعلب وخُصَى الديك و خُصى الكلب (ن): نباتات کے نام۔

○ خَصَى ۔ خِصَاءً ہ: کو آختہ کرنا، ہیجڑا بنانا، نامرد بنانا، خصی کرنا۔ خَصِي جمع خِصْيَان وخِصْيَة: ہیجڑا، زنخا، خواجہ سرا۔ خُصْيَة جمع خُصًى: خصیہ، فوطہ، بیضہ۔ مَخْصِي: آختہ کیا ہوا، ہیجڑا بنایا ہوا، نامرد بنایا ہوا، خصی کیا ہوا۔ فرسٌ مخصي: خصی گھوڑا۔

○ اِخْصَائِي جمع احصائيون: سپیشلسٹ، (کسی تخصص کے شعبہ کا) ماہر۔

خصّ: ۱۔ خَصَّصَ الجارِيةَ: لڑکی کو سفید مہروں اور منکوں سے آراستہ کرنا۔ الخَصْخَصُ: سفید مہرے۔ الخَصَاص: کم حیثیت زیور۔

۲۔ خاصَّ مُخَاصَّةً ہُ: سے بیع بالعوض کرنا۔

۳۔ الخَضْخَض: بیہودہ گفتگو (کہا جاتا ہے: سَطَقٌ خَضَضٌ: غلط منطق) طرح طرح کے کھانے۔ الخَضَاض: روشنائی، قیدی کی بیڑی، کتے یا بلی وغیرہ کے گلے کا پٹہ۔ رجلٌ خَضَاضٌ وخَضَاضَةٌ: احمق مرد۔ مكانٌ خَضِيضٌ: پانی سے تر جگہ۔

۴۔ خَضْخَضَ الماءَ و نحوهُ خَضْخَضَةً فتخضخض: پانی وغیرہ کو ہلانا (نتیجہ میں) پانی وغیرہ کا ہلنا۔ الخُضَاخِض من الاماكن: بہت درختوں اور پانی والی جگہ، موٹا، بڑے پیٹ والا آدمی۔ والخُضْخُض: پچھوائی اور پروائی کے درمیان کی ہوا۔

○ خَضَّ خَضًّا ہ: کو ہلانا، ہچکولے دینا، جھنجھوڑنا، دھکا دینا، ہلا دینا، ٹھیلنا، ۔ہ: کو ڈرانا خوف زدہ کرنا، وحشت زدہ کرنا، ڈرا کر بھگا دینا۔ لَبَنٌ خَضٌّ: مکھن نکلا دودھ۔ خَضَّة: چوٹ، ٹکر، صدمہ، دھکا، ہچکولہ، دھچکا، ہول، دہشت، دفعۃً پیدا ہونے والا خوف، خوف۔

خضب: ۱۔ خَضَبَ ۔ خَضْبًا و خَضَّبَ الشيءَ: کو رنگنا۔ تَخَضَّبَ و اِخْتَضَبَ بالحنّاء: رنگدار ہونا، رنگین ہونا صفت: خَضِيب جمع خُضُب و مَخْضُوب و مُخَضَّب۔ الخِضَاب: رنگ۔ الخُضَبَة: بہت مہندی لگانے والی عورت۔ الخَضِيب: رنگا ہوا۔ کہا جاتا ہے: كفٌ خضيبٌ و امرأة خضيب: مہندی لگی ہتھیلی، خضاب لگانے والی عورت۔ المِخْضَب: کپڑے دھونے یا رنگنے کا برتن، لگن۔

۲۔ خَضَبَ ۔ وخَضِبَ ۔ خُضُوبًا وخُضِبَ و اَخْضَبَ الشجرُ او المكانُ: درخت یا جگہ کا سرسبز ہونا۔ اِخْضَوْضَبَ اِخْضِيضَابًا الشجرُ: درخت کا سرسبز ہونا۔ الخُضْب جمع خُضُوب: درخت کی سرسبزی، بارش کے بعد نیا اگا ہوا سبزہ (ر) کلوروفل (Chlorophyll): پودوں میں سبز مادہ جو سورج سے روشنی جذب کرتا ہے اور پودوں کو بڑھنے میں مدد دیتا ہے۔ الخُضُوب: بارش کے بعد نیا اگا ہوا سبزہ۔

○ خَضَبَ ۔ خَضْبًا ہ: کو رنگنا۔ خَضَبَ ۔ و خَضِبَ ۔ خُضُوبًا: پودے کا سرسبز ہونا ہرا ہو جانا۔ خَضَّبَ ہ: کو رنگنا۔ اِخْضَوْضَبَ: پودے کا سرسبز ہونا یا ہو جانا۔ خِضَاب: رنگ، جس سے رنگ تیار کیا جائے۔ خون میں سرخ مادہ جو آکسیجن کا حامل اور لوہے پر مشتمل ہوتا ہے۔ اسے انگریزی میں ہائموگلوبن haemo globin کہا جاتا ہے۔ خُضُوب: سبزی، روئیدگی ہرا پن، ہرا رنگ۔ خَضِيب: رنگا ہوا۔ خَضْخَضَ خَضْخَضَةً ہ: کو ہلانا، چلانا، الٹ دینا، ہلانا جلانا، جھونکے دینا پینگ دینا۔

خضد: ۱۔ خَضَدَ ۔ خَضْدًا العودَ: لکڑی کو بغیر جدا کئے توڑنا، توڑے بغیر موڑنا۔ ۔ الشجرَ: درخت کے کانٹے دور کرنا۔ خَضَّدَهُ: کو کاٹنا۔ تَخَضَّدَ العودُ: لکڑی کا ٹوٹنا۔ اِنْخَضَدَ: لکڑی کا ٹوٹنا۔ ۔ت الثمارُ: پھلوں کا پارا پارا ہونا۔ الخَضَد: کٹی یا ٹوٹی ہوئی لکڑی۔ ۔ والخُضَاد: اعضاء میں ہونے والا درد۔ خَضَدُ البَدَن: کاہلی کے ساتھ بدن کا ٹوٹنا درد کرنا۔ ۔السفرِ: سفر کی تھکن، تکان۔ الخَضِد والمَخْضُود: اٹھنے سے عاجز، کمزور۔ رجلٌ مَخْضُود: دلیل سے عاجز آدمی۔ الأَخْضَد والمُتَخَضِّد: خمدار، جھکا ہوا، ٹوٹا ہوا۔

۲۔ خَضَدَ ۔ خَضْدًا الرجلُ: کوئی تر چیز کھانا جیسے گاجر، ککڑی وغیرہ۔ المِخْضَد: بہت کھانے والا۔

۳۔ الخَضَد: پھلوں کی پژمردگی، نباتات کی کمزوری۔

○ خَضَدَ ۔ خَضْدًا ہ: (کانٹوں) کو کاٹ ڈالنا، توڑ ڈالنا۔ خَضَدَ شوكتَهُ: کو مطیع کرنا، کو قابو سے نکلنے نہ دینا، کی طاقت کو قابو میں رکھنا۔

خضر: اخْضَرَ - خَضَرًا: سبز ہونا، ہرا ہونا۔ -الزرعُ: کھیتی کا سرسبز وشاداب ہونا خَضَّرَ الشیءَ: کو سبز کرنا۔ خاضَرَ مُخاضَرَۃً: کو پکنے سے پہلے سبز پھل فروخت کر دینا۔ خَضَّرَ الریُّ النباتَ: آبیاری کا پودوں کو سبز وشاداب کر دینا۔ اِخْضَرَّ و اِخْضَوضَرَ: سبز ہونا، ہرا ہونا۔ اِخْتَضَرَ الفاکھۃَ: سبز کچا پھل کھانا۔ -العشبَ: سبز گھاس کاٹنا۔ اُخْتُضِرَ: نوجوان مرنا۔ -الشیءُ: چیز کا تازہ لیا جانا۔ الخَضِر: سبز، ہرا، ٹہنی، کھیتی (ن): سبز ترکاری، بہت سرسبز وشاداب جگہ۔ الخَضَار (ر): نئی سبزی۔ الخَضِیر: سبز، سبز ترکاری۔ الخُضْرَۃ جمع خُضَر و خُضَر: ہرا رنگ (ز) سبز ترکاری، نرمی وتازگی۔ کہا جاتا ہے غصنٌ فیہ خُضرۃ: نرم و تازہ ٹہنی خُضْرَۃُ الدِمَن: وہ سبزہ جو کوڑے کرکٹ پر اگ آتا ہے، جس کا ظاہر اچھا اور باطن برا ہو، اس کے لئے یہ بطور کنایہ استعمال ہوتا ہے۔ الأُخَیضِر: سبز، ہرا۔ الأخضران: گھاس اور درخت ھو یجرف الاخضرین: وہ گھاس اور درخت بہا لیجاتا ہے (یہ بات ڈرانے کے لئے کی جاتی ہے)۔ الخَضْراء جمع خَضْراوات: الاخضر کا مؤنث: سبز ہری۔ القُبَّۃ الخَضراء: آسمان۔ الخَضَّار: سبزی فروش۔ الخُضارۃ: سبز ترکاریاں۔ الأُخَیضَر (ح) سبز مکھی۔ المَخْضَرَۃ: سرسبز جگہ۔ الخُضَارِیّ والخُضَرِیّ جمع خضاریّ (ح): سبزی مائل زرد رنگ کا ایک پرندہ جس کو الأُخْیَل بھی کہتے ہیں۔

۲-خَضَرَ - خَضْرًا النخلَ: کھجور کے درخت کو کاٹنا۔

۳-اِخْضَرَّ اللیلُ: رات کا سیاہ ہونا، تاریک ہونا۔

۴-الخُضْرَۃ فی الوان الناس: گندم گوئی۔ - فی الوان الابل والخیل: نیلا پن جس میں سیاہی ملی ہوئی ہو۔ الخَضَار: دودھ جس میں پانی کا بہت حصہ ہو۔ خَضْراءُ القوم: قوم کا بڑا حصہ۔ الاَخاضِر: سونا، گوشت، شراب الأُخَیضِر (طب): آنکھ کی ایک بیماری۔

۵-خَضْرَمَ الأُذُنَ: کان کا کچھ حصہ کاٹ لینا۔ ناقۃٌ مُخَضْرَمَۃ: وہ اونٹنی جس کے کان کا کنارہ کٹا ہوا ہو۔

۶-الخِضْرِم: بہت پانی والا کنواں، بہت بڑا سمندر، کہا جاتا ہے بحرٌ خِضْرِمٌ: بہت پانی والا سمندر۔ رجلٌ خِضْرِم: بہت داد و دہش کرنے والا آدمی۔ جمع خِضْرِمون و خَضارِم و خَضارِمۃ و الخُضارِم: فیاض مفلسیوں کو جھیلنے والا سردار۔ الخُضْرُم: میٹھے اور کھاری کے درمیان کا پانی (ح): گوہ کا بچہ۔

المُخَضْرَمُ: غیر مختون وہ سیاہ فام جس کا باپ سفید فام ہو، گھٹیا نسب، لے پالک، جس نے جاہلیت اور اسلام کے زمانے دیکھے ہوں۔ ہم کہتے ہیں شاعرٌ مُخَضْرَمٌ: وہ شاعر جس نے جاہلیت اور اسلام کے زمانوں میں شاعری کی ہو۔ ماءٌ مُخَضْرَم: میٹھے اور کھاری پانی کے درمیان کا پانی۔

○ خَضِرَ - خَضَرًا: ہرا ہونا، سبز ہونا، سرسبز ہونا، شاداب ہونا، ہرا بھرا ہونا، تروتازہ ہونا خَضَّرَہ: کو ہرا، سبز کرنا، ہرا بھرا کرنا، سرسبز وشاداب کرنا کو ہرا رنگنا، سبز رنگ دینا۔ خَضَّرَ الارضَ: زمین بونا، زمین میں تخم ریزی کرنا، زمین جوتنا، کاشت کرنا زمین میں ہل چلانا، کھیتی باڑی کرنا۔ اِخْضَرَّ: سبز ہونا یا ہو جانا سرسبز و شاداب ہونا یا ہو جانا، تر و تازہ ہونا یا ہو جانا۔ اِخْضَوضَرَ: بمعنی اِخْضَرَّ۔ خَضِر: ہرا، سبز، سرسبز، شاداب، تروتازہ، ہرا بھرا، لہلہاتا ہوا، کچا، خام، ہریاول، سبزی، تروتازگی، ہریالی، روئیدگی، ہری بھری فصل۔ الخَضِر والخِضْر: ایک مشہور داستانوی انسان۔ خُضْرَۃ: سبزی، ساگ پات روئیدگی، ہرا پن، سبز رنگ جمع خُضَر: روئیدگی، بالیدگی، نباتات، سبزی، ہریاول، تروتازگی، ہریالی، ترکاری، چراگاہ، گھاس والا قطعہ زمین۔ خُضَر: نباتات، ترکاریاں۔ خُضَرِی: سبزی والا، کنجڑا۔ خَضار: سبزی، ترکاری روئیدگی، ہرا پن، سبز رنگ، سبزیاں، ترکاریاں، جڑی بوٹیاں۔ خَضِیر: سبز، ہرا۔ خُضارۃ: سبزیاں، ترکاریاں، جڑی بوٹیاں۔ خَضَّار: سبزی والا، کنجڑا۔ اَخْضَر مؤنث خضراء جمع خُضْر: سبز، ہرا۔ اَتیٰ علی الأَخْضَرِ والیابسِ: ہر چیز تباہ و برباد کر دینا کو سخت نقصان پہنچانا۔ الخَضْراء: تیونس کا لقب، آسمان خَضْراوات: سبزیاں، ترکاریاں، جڑی بوٹیاں۔ الخُضَیراء: بہشت جنت۔ -یَخْضُور: کلوروفل Chlrophyle۔ خِضْرِم جمع خَضارِم: وافر، بہت سا، کثیر، خوب آبپاشی کیا ہوا، اچھی طرح پانی دیا ہوا، بہت پانی والا، سخی، فیاض، داتا، حاتم دریا دل، کشادہ دل، آزاد نفس، آزاد خیال، حریت پسند۔ مُخَضْرَم: جاہلیت اور اسلام میں نبی کریم ﷺ کے معاصرین، خصوصاً شعراء، ایسا بوڑھا شخص جو چند نسلوں یا تاریخی ادوار میں رہا ہو۔

خضع: ۱-خَضَعَ - خُضُوعًا و خَضَعًا و خُضْعانًا: عاجزی کرنا، تواضع کرنا، فروتن ہونا، سرفگندہ ہونا صفت خاضِع جمع خُضَّع و خُضُوع جمع خُضْع۔ -الرجلَ: کو ساکن کر دینا۔ -لہ: کا تابع و فرمانبردار ہونا خَضَعَ - خَضْعًا الرجلُ: جھکا ہوا ہونا صفت أَخْضَع مؤنث خَضْعاء۔ خَضَّعَہُ: کو عاجز و مطیع کرنا خاضَعَہُ: سے نرم وملائم گفتگو کرنا۔ اَخْضَعَ: عاجزی کرنا۔ -ہُ: کو عاجز کرنا کہا جاتا ہے أَخْضَعَتْنی إلیکَ الحاجۃُ: حاجت نے مجھ کو تمہارے سامنے عاجز وفروتن بنا دیا۔ -الکِبَرُ فلانًا: کو بڑھاپے کا جھکا دینا، خمیدہ، گردن بنا دینا۔ تَخَضَّعَ و اِخْضَوضَعَ: عاجز بننا، بناوٹی خاکساری ظاہر کرنا۔ اِخْتَضَعَ: عاجز ہونا۔ -الصقرُ: شکرے کا اپنے شکار پر جھپٹنے کے لئے اپنا سر جھکانا۔ الخَضَع (مص): گردن کی پیدائشی پستی۔ الخُضَعَۃ جمع خُضَع: ہر ایک کا مطیع، اپنے ہمسروں کو مطیع کرنے والا۔ الأَخْضَع: ذلت پر راضی، دبی ہوئی گردن والا۔ الخُضْعَۃ و الخَضْعَۃ و الخَضَعَۃ: تلواریں، کوڑے، تلواروں یا کوڑوں کے پڑنے کی آواز۔ کہا جاتا ہے سمعتُ للسیاط خضعۃً: میں نے کوڑوں کے پڑنے کی آواز سنی۔ الخَیْضَع من الرجال: ذلت پر راضی ہونے والا آدمی۔

۲-خَضَعَ - خُضُوعًا و خَضْعًا و خُضْعانًا النجمُ: ستارے کا غروب ہونے کے لئے جھکنا یا غروب ہونے کے قریب ہونا۔

۳-خَضَّعَ اللحمَ: گوشت کاٹنا۔

۴-اِخْتَضَعَ فی سیرہ: تیز چلنا۔

۵-الخَضِیعۃ: جانور کے پیٹ میں سنی جانے والی آواز، سیلاب کی آواز۔ الخَیْضَعَۃ: لڑائی کی آواز، شور، میدان جنگ اور اس سے اٹھنے والا گرد و غبار۔

○ خَضَعَ - خُضُوعًا لِ: کے آگے سر تسلیم خم کرنا، کی اطاعت اختیار کرنا، فرمانبرداری کرنا، کے آگے سپر انداز ہونا، ہتھیار ڈال دینا، کی بات مان لینا، کی خواہش کے آگے جھک جانا، کے سامنے خاکساری کرنا، کا (حکم) ماننا (حکم کی) تعمیل کرنا، کی فرمانبرداری کرنا۔ -لِ اور اِلی: (قانون وغیرہ) کا تابع ہونا کے زیر کنٹرول ہونا۔ خَضَّعَ و اَخْضَعَہ: کو زیر کرنا، مغلوب کرنا، زیر نگین کرنا، قابو میں کرنا، ذلیل کرنا۔ -ہ ل/ ہ ل: کسی کو کے حوالے کرنا، کسی چیز کو کے پیش کرنا، کو کا محکوم بنانا کو کے زیر نگین کرنا۔ خُضُوع: فرمانبرداری، اطاعت، تعمیل ارشاد، ذلت، پستی، عاجزی، عجز و انکسار، زیر ہونا۔ خَضُوع جمع خُضَع: فرمانبردار، اطاعت شعار، عاجز، خاکسار، منکسر المزاج۔ اِخْضاع: زیر کرنا، تسخیر، محکوم بنانا، تابعداری، محکومی۔ خاضِع جمع خُضَّع و

نہیں ہوتے۔ قوادم بازو کے اگلے پر جو بڑے ہوتے ہیں۔ المُختَفِی (فا): کفن چور۔

۲۔ خَـفَی ـَ خَفیًا و خُفِیًّا الشیءَ: کوظاہر کرنا۔ کہا جاتا ہے: خفی المطرُ الفأرَ: بارش نے چوہے کو بل سے باہر نکال دیا۔ اَخـفَی الشیءَ: کا سرپوش ہٹانا۔ اِختَفَی الشیءَ: کوظاہر کرنا، نکالنا۔ البئرَ: کنواں کھودنا۔ الخَفِیَّۃُ جمع خفَایَا و خفِیَّات: پانی والا کنواں۔

○ خَفِیَ ـَ خفَاءً: چھپنا، پوشیدہ ہونا۔ علی: کو (حقیقت) معلوم نہ ہونا۔ ـ: غائب ہو جانا، چھپ جانا۔ لایَخفَی اَنْ: یہ بات مشہور ہے کہ، جیسا کہ ہر شخص جانتا ہے، یہ ظاہر ہے کہ، یہ عیاں ہے کہ، یہ آشکارا ہے کہ، یہ واضح ہے کہ۔ لایَخفَی علیكَ: تم اچھی طرح جانتے ہو، تم (سے) بخوبی واقف ہو۔ خفَی ـِ خَفیًا ہ: کو چھپانا، پوشیدہ رکھنا، کو مخفی رکھنا۔ اَخـفَـی ہ: کو چھپانا، پوشیدہ رکھنا، مخفی رکھنا۔ ـ ہ: کو چھپنے کی جگہ دینا، کو پناہ دینا، کو چھپانا۔ ـ ہ: کو مخفی رکھنا۔ ـ ہ علی/عن: کو سے چھپانا۔ اَخفَی الصوتَ: آواز نیچی کرنا، پست کرنا، دھیمی آواز سے بولنا، باتیں کرنا۔ تَـخَـفَّی: چھپنا، نظر نہ آنا، اپنے آپ کو چھپانا، بھیس بدلنا۔ اِختَـفَـی: چھپنا، نظر نہ آنا، دفعۃً غائب ہونا، نظروں سے اوجھل ہونا، فضا میں تحلیل ہو جانا، پوشیدہ ہونا، نامعلوم ہونا، نہ ہونا، ناکافی ہونا۔ اِختَفَی عن الانظار: نظروں سے اوجھل ہونا، چھپ جانا۔ اِستَخفَی: چھپنا، نظر نہ آنا، چھپا ہوا ہونا، پوشیدہ ہونا۔ ـ عن: کی نظروں سے پوشیدہ ہونا، کو نظر نہ آنا، کی نظروں سے اوجھل ہونا۔ خَـفِیٌّ: چھپا ہوا، پوشیدہ، نامعلوم، مخفی، ان دیکھا، غیر مرئی، جو نظر نہ آ سکے، پر اسرار۔ خَـفِـیُّ الاسم: گمنام، غیر معروف۔ اَنـوَارٌ خَـفِیَّۃ: بالواسطہ روشنیوں کا انتظام یا اثر۔ خُـفـیَۃً و خِـفـیَۃً: خفیہ طور پر، پراسرار طور پر، پوشیدہ طور پر، مخفی طور پر۔ خُـفیَۃً عنـہ: کے علم کے بغیر، کی اطلاع یا واقفیت کے بغیر۔ خَفِیَۃ جمع خـفَایا: راز، بھید، خفیہ معاملہ۔ خـفَـاء: پوشیدگی، پردہ، رازداری، پردہ پوشی۔ فـي الخفاء: پوشیدہ طور پر، خفیہ طور پر، پراسرار طور پر، مخفی طور پر۔ لاخـفَـاءَ فی اَنَّ: یہ بالکل واضح ہے کہ، یہ ظاہر ہے کہ۔ اِخـفَـاء: اخفاء، چھپانا، پردہ داری، رازداری، پوشیدگی، آواز کی پستی۔ تَـخَفٍّ: بھیس، بہروپ، سوانگ۔ اِختِفَاء: گمشدگی، نظروں سے اوجھل ہو جانا۔ خـافٍ: پوشیدہ، چھپا ہوا، مخفی، غیر معلوم، ان دیکھا، غیر مرئی۔ خَافِیۃ جمع خوَافٍ: راز، بھید جمع الخـوَافِـی: جھاڑی جنگل، پچھلے پر۔ مَخْفِی: پوشیدہ، چھپا ہوا۔ مُتَخَفٍّ: بھیس میں، چھپا ہوا۔ مُـختَـفٍ: پوشیدہ، چھپا ہوا، مخفی، خفیہ، چوری چوری، چوری چھپے، نظروں سے اوجھل، فضا میں تحلیل ہونے والا۔ مُختَفًی: چھپنے کی جگہ۔

خق: خَقَّ ـِ خَقًّا و خَقَقًا و خَقِیقًا القدرُ: ہانڈی کا جوش کھانا اور سنسنانا۔

۲۔ خَقَّ ـِ خَـقًّا و خَقَقًا و خَقِیقًا البکرۃُ: چرخی کے سوراخ کا فراخ ہونا۔ اور محور سے ادھر ادھر ہونا۔ ـ السیـلُ فـی الارض: سیلاب کا زمین میں گہرا گڑھا کر دینا۔ اَخَقَّ ـتِ البَکَرۃُ: چرخی کے سوراخ کا فراخ ہونا۔ الخَقّ جمع اَخـقَـاق و خُقُوق والاُخـقُـوق والاِخقِیق جمع اَخَاقِیق: زمینی شگاف، خشک تالاب۔

خقن: خاقان جمع خواقین: ہر بادشاہ کا نام اور اسم معرفہ۔ کہا جاتا ہے: خَقَّـنَـہُ القومُ علی انفسھم: عوام نے اسے اپنا بادشاہ بنا لیا۔

○ خـاقَـان: حاکم، سب سے بڑا سردار، فرمانروا، بادشاہ، شہنشاہ۔

خلّ: ا۔ خَلَّ ـِ خَلًّا و خُلُولًا لحمُہُ: کے گوشت کا دبلا اور کم ہونا۔ اِختَـلَّ لحمُہُ: دبلا ہونے کی وجہ سے کسی کے گوشت کا کم ہونا۔ الخَلّ جمع اَخُلّ و خِلال: دبلے جسم والا، لاغر، موٹا۔ الـخَـلَّۃ: ہلکی پھلکی عورت۔ الخَلِیل: لاغر بدن والا، نحیف الجسم۔

۲۔ خَـلَّ ـُ خَلًّا الشـيءَ: کسی چیز میں سوراخ کرنا۔ الفصیل: اونٹ کے بچے کی زبان کو چیر کر دودھ سے روکنے کے لئے لکڑی ڈالنا۔ خَـلَّـلَ بینـھـمـا: کے درمیان جگہ کشادہ کرنا۔ ـ الاسـنـانَ: دانتوں میں خلال کرنا، دو دانتوں کے درمیان سے کھانے کے ریزے نکالنا۔ تَـخَـلَّلَ القومَ: قوم میں مل جانا، شامل ہو جانا۔ ـ الرجـلُ: خلال کرنا۔ ـ الشـيءَ فیہ: میں چیز کا گھسنا، نفوذ کرنا۔ ـہُ بـالرمح: کو پے در پے نیزہ مارنا۔ الخَلّ جمع اَخُلّ و خِلال: کپڑے کی پھٹن، شگاف، ریگستانی راستہ۔ الخَـلَـل جمع خِلال: دو چیزوں کے درمیان شگاف، رائے میں پراگندگی اور انتشار۔ الخِـلَـل واحد خِلّۃ: دانتوں میں کھانے کے بقیہ ریزے۔ کہا جاتا ہے۔ ھو خِلَلُ القوم: وہ قوم کے درمیان ہے۔ الخَلَّۃ جمع خِلال و خَلَل: سوراخ۔ الخِلال جمع اَخِلّۃ: سوراخ کرنے کا آلہ، لکڑی جو اونٹ کے بچے کی زبان میں لگائی جاتی ہے تاکہ وہ دودھ نہ پی سکے۔ ـ والـخِلَالَۃ: دانتوں کا خلال، دانتوں میں پھنسے ہوئے خوراک کے ریزے۔ خِلالُ الدیار: ملک کا اردگرد، گھروں کے درمیان، کہا جاتا ہے: ھو خِلالھم: وہ انکے درمیان ہے۔ شیءٌ خلِیلٌ: چھدی ہوئی چیز۔

۳۔ خَلَّ ـُ خَلًّا فی دعائہ: اپنی دعا میں خاص ہونا (عام و عانہ کرنا) خَلَّل فی دعائہ: اپنی دعا میں خاص ہونا۔ تَـخَـلَّلَ المطرُ: بارش کا خاص ہونا (یعنی کسی خاص جگہ پر برسنا)۔

۴۔ خَلَّ ـُ خَلًّا الیہ: کا محتاج ہونا اَخَلَّ: محتاج ہونا۔ ـہُ الـلّـہُ: اللہ تعالیٰ کا کسی کو مفلس و محتاج کرنا۔ اُخِـلَّ بالرجل: محتاج ہونا۔ اِختَلَّ الیہ: کا محتاج ہونا۔ الخَلَّۃ جمع خِلال و خَلَل: حاجت، مفلسی۔ الخَلِیل: مفلس، غریب الاَخَلُّ: مفلس، غریب۔ کسی دوسرے سے زیادہ مفلس، رجلٌ مُخَلٌّ: مفلس آدمی۔

۵۔ خَـلَّلَ العصیرُ: رس کا ترش ہونا، خراب ہونا، سرکہ بننا۔ ـ العصیرَ: رس کو سرکہ بنانا۔ اِختَلَّ العصیرُ: رس کا سرکہ ہونا۔ ـــ العصیرَ: رس کو سرکہ بنانا۔ ـ الرجلُ: سرکہ بنانا۔ الخَلُّ جمع اَخُلّ و خِلال: سرکہ، کہا جاتا ہے مَالَہٗ خلٌّ ولاخمر: اس کے پاس نہ تو کوئی اچھی چیز ہے نہ بری۔ لستُ من ھذا الامر فی خلٍّ و لاخمرٍ: مجھے اس معاملہ کے نہ تو خیر سے کوئی مطلب ہے اور نہ شر سے کوئی کام۔ اُمُّ الخَلّ: شراب۔ الخَلَّۃ جمع خِلال و خَلَل: تھوڑا سرکہ، تھوڑی کھٹی شراب۔ الخَلّال: سرکہ بنانے والا، سرکہ فروش۔

۶۔ خَـالَّ مَخَالَّۃً و خِلالاً و خَلالۃً ہٗ: سے دوستی کرنا، بھائی بندی کرنا۔ تَـخَـالُّوا: آپس میں دوستی کرنا۔ الخِلّ: دوستی۔ کہا جاتا ہے۔ انـہ لکریمُ الخِلّ: وہ شریف دل دوست ہے۔ والخُلّ مونث خُلّ و خُلّۃ جمع اَخلال: گہرا دوست۔ الخُلَّۃ: دوستی، دوست (واحد تثنیہ مذکر مؤنث جمع سب کے لئے) (جیسے ھو وھی و ھن خلّی: وہ مرد وہ عورت وہ عورتیں میری دوست ہیں) سہیلی، بیوی۔ الخـلّـۃ جمع خِلَل و خِلال: دوستی، بھائی بندی۔ الخَلِیل جمع اَخِلّاء و خُلّان مونث خلیلۃ جمع خلیلات و خلائل: خاص دوست۔ الخَلالۃ و الخِلالۃ و الخُلالۃ: سچی دوستی۔

۷۔ اَخَلَّ بالشيءِ: میں کوتاہی کرنا، کو ترک کر دینا، چھوڑ دینا۔ ـــ بمرکزہ: اپنی جگہ چھوڑ دینا۔ ـــ بقومہ: قوم کو چھوڑ کر چلا جانا، غائب ہو جانا۔ ـــ بالامر: کو

بگاڑنا، برے طریقے سے انجام دینا۔ ـبالرجل: کو اس کا پورا حق نہ دینا۔ ـالوالي بالثغور: حاکم کا سرحدوں پر لشکر کم کر دینا۔ اِختَلَّ الامرُ: سست اور خراب ہونا۔ ـعقلُهُ: کی عقل خراب ہو جانا۔ الخَلَل جمع خِلال: سستی، خرابی۔

۸۔الخَلّ جمع اَخُلّ و خِلال: بوسیدہ کپڑا۔ الخُلَّة جمع خُلَل: گھاس جس میں مٹھاس ہو، عادت، خصلت۔ الخَلَّة جمع خِلال و خَلَل: خصلت، عادت۔ الخِلَّة جمع خِلَل و خِلال: چمڑے سے منڈھا ہوا تلوار کا میان، ہر نقش دار چمڑا۔

۹۔خَلخَل العظمَ: ہڈی کا گوشت اتارنا۔

۱۰۔خَلخَل المرأةَ: عورت کو پازیب پہنانا۔ تَخَلخَلَت المرأةُ: عورت کا پازیب پہننا۔ الخَلخال جمع خَلاخِيل و الخَلخَل و الخُلخُل جمع خَلاخِل: پازیب۔ المُخَلخَل: پنڈلی پر پازیب پہننے کی جگہ۔

۱۱۔تَخَلخَلَ الشيءُ: چیز کا پیوستہ اجزا والا نہ ہونا۔ ـمن مكانه: اپنی جگہ سے ہلنا۔

۱۲۔تَخَلخَلَ الثوبُ: کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔ ثوبٌ خَلخالٌ و خُلخُلٌ: بوسیدہ کپڑا۔

○ خَلَّ ـُ خَلًّا ہ: کو چھیدنا، چیرنا۔ خَلَّ: کھٹا ہو جانا، ترش ہونا۔ ـہ: کو ترش کرنا، کھٹا کرنا، کو ترشہ بنانا، تیزاب بنانا کا اچار ڈالنا، کو نمک لگانا، کو نمک سے درست کرنا، (دانتوں) میں خلال کرنا، میں انگلیاں پھیرنا، (بالوں، داڑھی) میں کنگھی کرنا۔ مانگ نکالنا، (خواہ انگلیوں سے)۔ خالَّ ہ: سے دوست کا سا سلوک کرنا۔ اَخَلَّ ب: کی قانون شکنی کرنا، کی خلاف ورزی کرنا، کو توڑنا، کی حد سے بڑھنا، (کسی قاعدہ، رسم وغیرہ) کی بے ادبی، بے حرمتی یا خلاف ورزی کرنا، یا کو توڑنا، (کسی معاہدے) کو پورا کرنے میں ناکام رہنا۔ ـب: کو چھوڑ دینا، سے الگ ہو جانا کا ساتھ چھوڑ دینا، کو بیوفائی سے چھوڑ دینا، سے دغا کرنا، دست کش ہونا، کو نقصان پہنچانا، اوندھا کرنا، الٹ دینا۔ پریشان کر دینا۔ تَخَلَّلَ ہ: کے درمیان میں ہونا، آنا یا پڑنا، کے بیچ میں ہونا، کے اثنا یا دوران میں ہونا، کے درمیان واقع ہونا۔ رکھا ہونا یا رکھا جانا، میں بھر جانا، سرایت کرنا، رچ بس جانا، پھیل جانا سے میل جول رکھنا، سے مل کر ایک ہو جانا، سے ملنا، باہم ملنا۔ اِختَلَّ: ناقص ہونا یا ہو جانا، بے ترتیب ہونا، غلط ہونا، نامکمل ہونا، الٹ پلٹ ہونا غیر متوازن ہونا (نظام کا) درہم برہم ہونا۔ اِختَلَّتِ الشروطُ: شرائط کا پورا نہ ہونا۔ اِختَلَّ توازُنُه: اپنا توازن کھو دینا، غیر متوازن ہونا۔ اِختَلَّ عقلُهُ: دماغی طور پر پراگندہ ہونا، خلل کا شکار ہونا، پاگل ہونا، دیوانہ ہونا۔ خَلّ: سرکہ۔ خِلّ و خُلّ جمع اَخلال: دوست، دلی دوست، یار غار۔ خَلَل جمع خِلال: درز، شگاف چاک، درمیانی وقفہ، فاصلہ، خلا، فتق ناقص اور غیر متوازن حالت، عدم توازن، عیب، ادھورا پن، کمی، خامی، غلطی، خطاء، قصور، خرابی، نقص، کمزوری، خلل، گڑبڑ، ہلچل، برہمی، الٹ پلٹ، بے ضابطگی، فساد، نقصان۔ خِلالَ: کے دوران میں، میں، کے درمیان، کے مابین۔ ـفي خِلال: اور ـفي خَلَل: کے دوران میں کے اندر کے اندر اندر، کے دیئے ہوئے عرصہ میں۔ ـفي خِلال ذلك: اس دوران، اس اثنا میں۔ ـمِن خِلال: کے آر پار، ایک سرے سے دوسرے تک، کے درمیان سے، اندر سے، کی بنا پر، کے باعث، کی سند سے، سے (پہچاننے کے لئے)۔ خَلَّة: ضرورت، حاجت، احتیاج، کمی، (جمع خلال): خاصہ، وصف، صفت، خصوصیت، طبیعت، مزاج، افتاد طبع۔ خُلَّة جمع خُلَل: دوستی۔ خِلال جمع اَخِلَّة: بورنگ کرنے یا سوراخ کرنے کا آلہ، میخ، بیخ (نیز خلالة جمع خلالات) خلال (دانتوں سے خوراک کے ریزے نکالنے والا)۔ خَلِيل جمع اَخِلّاء و خُلّان: دوست، دلی دوست، یار غار، عاشق۔ ـالخليل: اردنی فلسطین کا ایک شہر جسے Hebron کہا جاتا ہے۔ خَلِيلُ الله: حضرت ابراہیمؑ کا لقب۔ خَلِيلَة جمع خليلات: سہیلی، گرل یا وومین فرینڈ، محبوبہ، آشنا، داشتہ۔ ـأمُّ الخلول: ایک دریائی صدفی مچھلی۔ اِخلال جمع اخلالات: خلاف ورزی (قانون، معاہدہ وغیرہ کی) جرم، گڑبڑ، نقصان مع عدم الاخلال ب: پر بیجا اثر ڈالے بغیر، کو ضرر پہنچائے بغیر۔ اِختِلال: نقص، کوتاہی، کمی، کمزوری، خامی، خرابی، ادھورا پن، ناتمامی، خستہ حالی، بوسیدگی، بگاڑ، ابتری، زوال، فساد، خلل، خلل اندازی، ہنگامہ، شورش، انتشار، پراگندگی، بے ترتیبی، ابتری، بدنظمی، فتنہ، فساد، افراتفری، الجھن۔ مُخَلَّل: اچار ڈالا ہوا، نمک ڈالا ہوا، نمک مرچ ملا، (جمع مُخَلَّلات): اچار، چٹنی مربہ، تیزابی چیز، اچاری سبزیاں۔ مُخِلّ: شرمناک، رسوائی کا موجب۔ ـ بالآداب: غیر اخلاقی فحش، ناشائستہ، نامناسب، ناموزوں۔

خلب: ۱۔خَلَبَ ـُ خَلبًا ہ بظفره: کو ناخن سے خراش لگانا، زخمی کرنا۔ ـالسبعُ الفريسةَ: درندے کا اپنی شکار کو چنگل سے پکڑنا۔ اِستَخلَبَ ہ بظفره: کو ناخن سے خراش لگانا، زخمی کرنا۔ المِخلَب جمع اَخلاب: ناخن خصوصاً درندہ کا۔ المِخلَب جمع مَخالِب: ناخن (خصوصاً درندہ کا) درانتی۔

۲۔خَلَبَ ـِ خَلبًا الفتى: جوان کے دل کو موہ لینا، فتنہ میں مبتلا کرنا۔ ـُ خَلبًا و خِلابًا و خِلابَةً و خالَبَ مُخالَبَةً و خَلَّبَ و اِختَلَبَ ہ: کو نرم کلامی سے دھوکا دینا۔ صفت خالِب و خَلوب و خَلّاب و خَلَبوت مؤنث خالِبة و خَلِبة و خَلوب و خَلّابة و خَلَبوت۔ الخِلب جمع اَخلاب: دل کے اوپر کی جھلی، جگر کے اوپر کی جھلی۔ الخُلَّب: بے بارش کا بادل۔ البرقُ الخُلَّبُ و برقُ الخُلَّب: بے بارش کے بادل کی بجلی۔ جو وعدہ کر کے پورا نہ کرے اسے کہا جاتا ہے انما انت کبرق خُلَّب۔ الخُلبوب: فریبی، دھوکا دینے والا۔ الخِلِّيبى: فریب، دھوکا۔

۳۔خَلِبَ ـَ خَلِبَت المرأةُ: عورت کا بیوقوف ہونا۔ الخَلباء: بیوقوف عورت۔

۴۔اَخلَبَ الماءُ: پانی کا کیچڑ والا ہونا۔ صفت مُخلِب۔ الخُلُب و الخُلْب: سیاہ کیچڑ۔ الخُلُب و الخُلْب: کھجور کے درخت کی چھال اور اس کی بٹی ہوئی رسی، کھجور کے درخت کا گودا۔ الخِلب جمع اَخلاب: انگور کی بیل کے پتے۔ المُخَلَّب من الثياب: بہت نقش و نگار والا کپڑا۔

۶۔خَلبَسَ ہ او خَلبَسَ قلبَهُ: کو یا کے دل کو فریفتہ کرنا۔ الخُلابِس: نرم بات۔ ـ و الخَلابِس: باطل اور جھوٹی باتیں۔ الخَلابيس: باطل اور جھوٹی باتیں، کمینے، رذیل لوگ۔

○ خَلَبَ ـُ خَلبًا ہ: کو پنجوں، ناخنوں یا چنگل سے پکڑنا، چنگل میں لینا، مٹھی میں لینا، پر جھپٹا مارنا، کو چنگل مار کر دبوچ لینا۔ ـُ خِلابَةً ہ: کو پھسلانا، دھوکا دینا، جھانسا دینا، سے میٹھی میٹھی باتیں کر کے مطلب برآری کرنا کی چاپلوسی کرنا خوشامد کرنا، کو فریب دینا ناز نخروں سے رجھانا، بہکانا، دم دلاسا دینا، راضی کرنا میٹھی باتوں سے ورغلانا۔ ـہ او عقلَهُ: کو بہکانا، پھسلانا، ورغلانا، پٹی پڑھانا، سبز باغ دکھانا فریب دینا، گمراہ کرنا بہلانا، فریفتہ کرنا، موہ لینا، پر جادو کرنا، کو مفتون کرنا، گرویدہ کرنا، مسحور کرنا، کا دل لے لینا، کو عاشق بنا لینا۔ خالَبَ ہ: کو پھسلانا، دھوکا دینا، جھانسا دینا، کی چاپلوسی کرنا، خوشامد کرنا، کو فریب دینا ناز نخروں سے رجھانا، بہکانا، راضی کرنا، ورغلانا، فریفتہ کرنا موہ لینا، پر جادو کرنا، کو

مفتون کرنا، گرویدہ کرنا، مسحور کرنا کا دل لے لینا، کو
عاشق بنالینا۔اِختَلَبَ ہ: کو پنجوں، ناخنوں یا چنگل
سے پکڑنا، چنگل میں لینا، مٹھی میں لینا، پر جھپٹا مارنا، کو
چنگل مار کر دبوچ لینا۔ –ہ: کی چاپلوسی کرنا، خوش آمد
کرنا کو پھسلانا، بہکانا، ورغلانہ، پٹی پڑھانا، سبز باغ
دکھانا فریب دینا، گمراہ کرنا، فریفتہ کرنا، موہ لینا، پر جادو
کرنا کو مفتون کرنا، مسحور کرنا، گرویدہ کرنا، کا دل لے
لینا، کو عاشق بنالینا۔خِلب جمع اَخلاب: ناخن،
پنجہ، چنگل، برق خُلَّبٌ و برقُ خُلَّبٍ: بارش کے
بغیر کوندہ، برق، بجلی، مایوس کن اور غلط فہمی دور کرنے
والا معاملہ۔خُلَّب و خُلَّب من برق: سراب،
وسوسہ، وہم، خیال خام، مغالطہ، دھوکا فریب، فریب
خیال، فریب نظر، خیالی پیکر۔فَشكٌ خُلبَّیَ: خالی
کارتوس (جمع)۔خَلاَّب: متوجہ کن، فریفتہ کن، دل
موہ لینے والا مسحور کن، گرویدہ کن، دلکش، دلربا، دلفریب
دلآویز، خوش ادا، ترغیب دہ، اکسانے والا رغبت
دلانے والا، ورغلانے والا، ترغیب دلانے والا پھسلانے
والا، متفنی، فریبی، دغاباز، مکار، حیلہ گر، گمراہ کن، فریب
دہ، مانوس کن پرفریب، وہمی، بے اصل، غیر حقیقی، غلط،
جھوٹا۔خالِب: بمعنی خَلاَّب۔ خِلابَة: دلفریب
ادائیں، دلآویز انداز، کشش، دلکشی، دلفریبی، جادو سحر،
افسون، دلربائی، دلبری، دل آویزی، حسن و جمال۔
مِخْلَب مَخالِب: ناخن، پنجہ، چنگل۔

◯ تَخَلْبَصَ: بھانڈ جیسا رویہ اختیار کرنا۔خَلْبُوص
جمع خَلابیص و خَلابصة: بھانڈ، مسخرا، نقال۔

خلج: ا۔خَلَجَ ـِ خَلْجًاہُ: کو کھینچنا، کھینچ کر نکالنا۔ –ہُ
الامرُ: کام کا کسی کو مشغول کرنا۔کہا جاتا ہے خلجتہُ
امورُ الدنیا: دنیا کے بکھیڑوں نے اس کو پھانس لیا۔
خَلِجَ ـَ خَلَجًا (طب): تکان یا چلنے سے ہڈیوں کا
درد کرنا۔خَالَجَ قلبَهُ امرٌ: امر کا دل کو فکرو سوچ میں
الجھا دینا۔تَخَلَّجَ: کبھی دائیں کبھی بائیں جھکنا، ہلنا،
لوٹ پوٹ ہونا ہلنا، جھولنا۔–الشیءَ: کو کھینچنا، نکالنا۔
تَخالَجَ تْهُ الهمومُ: کو غموں کا آگے پیچھے کھینچنا۔کہا
جاتا ہے تَخالَجَ فی صدری شیءٌ: میرے دل
میں کچھ خلجان ہوا۔اِختَلَجَ الشیءَ: کو نکالنا، کھینچنا۔
–الشیءُ فی صدرہ: کسی چیز کا کسی کو مشغول کرنا،
آگے پیچھے کھینچنا۔اُختُلِجَ من بینهم: لوگوں میں
سے کسی کا مرنا۔الخالِج (فا): موت۔الخَلیج جمع
خُلْجَان و خُلُج: رسی۔الخُلُج: مشکوک النسب
لوگ۔الَأخلَج: رسی۔

۲۔خَلَجَ ـِ خَلْجًا الشیءَ: کو ہلانا، حرکت دینا۔ –ہُ
بعینه: کو آنکھ مارنا، آنکھ سے اشارہ کرنا۔ –خَلْجًا و
خُلُوجًا و خَلَجانًا ت العینُ: آنکھ کا پھڑکنا۔
اَخلَجَ حاجبیه: ابروؤں کو مٹکانا۔تَخَلَّجَ: مضطرب
ہونا، حرکت کرنا۔اِختَلَجَ: جھڑ جانا۔ –تِ العینُ:
پلکوں کا خود بخود پھڑکنا۔الخُلُج: کانپنے والے بدن
کے لوگ۔

۳۔خَلَجَ ـُ خَلْجًاہُ: کو تلوار سے مارنا۔

۴۔خَلَجَ ـِ خَلْجًا الولدَ: بچے کا دودھ چھڑانا۔اِختلج
الولدَ: بچے کا دودھ چھڑانا۔

۵۔خَلِجَ ـَ خَلَجًا الشیءُ: بگڑنا، خراب ہونا۔

۶۔الخلیج جمع خُلْجَان و خُلُج: چھوٹی کشتی۔ندی۔
–من البحر: کھاڑی۔خلیجا النهر: دریا کے
دونوں کنارے۔الا خُلیج من الخیل: تیز رفتار
گھوڑا۔(ن): ایک قسم کی گھاس۔

◯ خَلَجَ ـِ خَلْجًا و خَالَجَ ہ: کے ذہن پر ہونا،
(پریشانیوں شکوک وشبہات وغیرہ کا)، کسی کو یا اس کے
دل کو پریشان کرنا کسی خیال میں محو کر دینا، بدگمان کر
دینا (احساس کا) کسی میں سرایت کرنا، رچ بس جانا،
خَالَجَ قَلْبَهُ: کے دل میں سب سے زیادہ اہم حیثیت
کا حامل ہونا۔تَخَلَّجَ: ہلنا، ہلچل پیدا ہونا۔لوٹ
پوٹ ہونا، جھولنا۔اِختَلَجَ: کانپنا، ہلنا، کپکپی طاری
ہونا، کپ کپانا کپکپی لگنا، (آنکھ، جسم، عضو کا) پھڑکنا۔
–ہ فی: (احساس کا) دل یا کسی چیز میں روح پھونکنا،
کو متحرک کرنا، جوش میں لانا، میں روح پھونکنا، جوش
پیدا کرنا، سرایت کرنا، رچ بس جانا، پھیل جانا، پر
قابض ہونا۔اِختلَجَ غمًّا: (دل کا) غم سے بھر جانا۔
خَلْجَة جمع خَلَجَات: جذبہ، احساس، جوش،
ولولہ، جذباتیت، ضمیر کی خلش، شک شبہ، بے اعتمادی۔
خَلیج جمع خلُج و خُلْجان: خلیج، کھاڑی، نہر۔
الخَلیج: قاہرہ کی قدیم شہری نہر کا نام جو متروک
ہونے کے بعد انیسویں صدی کے اختتام پر ہموار کر
دی گئی۔الخَلیج الفارسی: خلیج فارس۔خِلاج:
شک، بے اعتمادی، شک شبہ، پس و پیش، جھجک،
خدشہ، اندیشہ، وسوسہ ضمیر کی خلش۔اِختِلاجة: کپکپی،
تشنج، ہچکولہ، دھچکا، پھڑک، لرزہ، تھرتھراہٹ، رعشہ۔
خَالِجَة جمع خَوالِج: جذبہ، احساس جوش ولولہ
پس و پیش، جھجک، احتیاط، ضمیر کی خلش اندیشہ،
وسوسہ، خدشہ، خیال۔

خلد: ا۔خَلَدَ ـُ خُلُودًا: ہمیشہ رہنا۔ –خَلْدًا و
خُلُودًا: زیادہ عمر ہونے کے باوجود کسی کو بڑھاپا اور
کمزوری نہ آنا۔صفت خَالِد و مُخلِد و مُخلَد و
مُخَلَّد۔ خَلَّدَ و اَخلَدَہُ: کو ہمیشہ کے لئے رکھنا۔
الخُلْد: ہمیشگی، دوام، بقاء۔الخَلَد: ہمیشہ رہنے
والا۔الخَالِدَة (ن): آرائش کے لئے لگایا جانے والا
ایک پودہ جس کے پھول عرصہ تک رہتے ہیں۔
الخَوالِد: پتھر، پہاڑ۔

۲۔خَلَدَ ـُ خَلْدًا و خُلودًا الی المکان و بالمکان:
کسی جگہ اقامت کرنا۔ –الی الأرض: زمین سے
چمٹنا۔خَلَّدَ الی المکان و بالمکان: کسی جگہ
اقامت کرنا۔اَخلَدَ بصاحِبِه: کے ساتھ رہنا۔
–الیه: کی طرف مائل ہونا، جھکنا۔ –الی المکان
و بالمکان: کسی جگہ اقامت کرنا۔

۳۔الخُلْد جمع خِلْدَة: کنگن، بالی۔جمع مناجذ
(غیر لفظ سے) (ح): چھچھوندر۔خُلْدُ الماء (ح):
زمین اور پانی کے کترنے والے جانور کی ایک قسم۔
الخَلَد: مزاج، دل۔کہا جاتا ہے۔لم یَدُر هذا
الامُر فی خَلَدِی: یہ بات میرے دل میں نہیں
آئی۔الخَلَدَة: کنگن، بالی۔ابو خالد: کتا (کتے کی
کنیت)۔

◯ خَلَدَ ـُ خُلُودًا: ہمیشہ کے لئے رہنا، قائم، باقی یا زندہ
رہنا، دائمی ہونا، ابدی ہونا، لازوال ہونا لافانی ہونا،
زندہ جاوید ہونا، امٹ ہونا، امر ہونا، جاودانی ہونا۔
–الی/ب: میں یا کے پاس ہمیشہ کے لئے اقامت
گزین ہونا۔ –الی/ب/فی: کسی جگہ رہنا، قیام کرنا۔
خلد الی الراحة: آرام کرنا، ستانا۔خلد الی
النوم: سونے کے لئے لیٹنا۔خَلَّدَ ہ: کو ابدی،
دائمی، امٹ یا لازوال، بنانا، باقی رکھنا، قائم رکھنا۔
–ہ: کو لافانی، ابدی، امٹ یا زندہ جاوید بنانا، کو ابدی
شہرت کا مالک بنانا۔ہ: (یاداشت حافظہ کا) کو امٹ
بنانا، ناقابل فراموش بنانا۔ –ب: کسی جگہ میں رہنا،
قیام کرنا، رہنا، کے چکر کاٹتے رہنا۔ –: بہت بوڑھا
ہو جانا، لمبی زندگی سے متمتع ہونا، طویل العمر ہونا۔
اَخلَدَ ہ/ ہ: کو ابدی، دائمی یا امٹ بنانا، ابدی زندگی
عطا کرنا، کو ابدی شہرت کا مالک بنانا، لافانی یا زندہ،
جاوید بنانا۔ –ہ: کو باقی رکھنا، قائم رکھنا، مستقل بنانا۔
–الی/ب: کسی جگہ رہنا، قیام کرنا کے چکر کاٹتے
رہنا۔ –الی: کو کرنے کا خواہاں یا کو کرنے کو تیار ہونا،
کی طرف مائل ہونا، میلان یا رجحان رکھنا، کی طرف
میلان ہونا۔تَخَلَّدَ: ابدی، لافانی، امٹ ہونا، باقی
ہونا، قائم ہونا، مستقل ہونا، طویل ہونا یا ہو جانا، پائیدار
ہونا، دائمی ہونا، دوامی ہونا۔خُلْد: لامحدود لامتناہی
مدت، دوران، نہ ختم ہونے والا وقت، دوام، ہمیشگی،

ابد، ابدیت، بقائے دوام، بڑا لمبا عرصہ، طویل مدت
دارُ الخُلد: بہشت، جنت، مستقبل، اخروی زندگی۔
خُلد: چھچھوندر۔ خَلَدجمع اَخلاد ذہن، دل، مزاج، نفس، روح جان، خُلُود لامحدود لامتناہی مدت، ختم نہ ہونے والا وقت، مداومت، بقا، ثبات، ابدیت، دوام، ہمیشگی، ابدی زندگی، حیات جاودانی، بقائے دوام پائداری، رہنا، قیام کرنا۔ تَخلید: استمرار، دوام، ابدیت، حیات ابدی بخشنا، زندہ جاوید کرنا، ابدی، دائمی امٹ، لازوال بنانا، باقی رکھنا، قائم رکھنا۔ خَالد: لافانی، امر، لازوال، قائم، دائم، زندہ جاوید، امٹ، پائدار ابدی، لایزال، جاوید، غیر فانی، دائمی، دوامی، استمراری متواتر، مسلسل، ناقابل فراموش، مشہور و معروف خوالد پہاڑ (جمع) الجزائر الخالدات: جزائر کینری۔ مُخلِد الی (کا) خواہاں، (کے لئے) تیار، (کی طرف) مائل، (کی طرف) رجحان رکھنے والا۔

حلر الحُلَّر (ن) ایک پودہ۔ بعض کے نزدیک لوبیا، ماش۔

خلس ۱۔ خَلَسَ ـِ خَلسًا و خِلِّیسی الشیءَ: کو چھپٹا مار کر چھین لے جانا۔ خَالَسَ مُخَالَسَۃً ہُ: کو جلدی کرنا کہا جاتا ہے: خَالَسَہُ النظرَ: پر دزدیدہ اور اچٹتی ہوئی نظر ڈالنا۔ تَخَالَسَ القومُ الشیءَ: کو ایک دوسرے سے چھیننا۔ کہا جاتا ہے: ھُما یتخالسان انفسھما: وہ دونوں ایک دوسرے کو قتل کرنے کے در پے ہیں۔ اِختلَسَ الشیءَ: کو دھوکے سے یا جھپٹا مار کر چھین لینا۔ الخُلسَۃ: جھپٹ۔ جھپٹی ہوئی چیز، مناسب موقع، فرصت، کہا جاتا ہے۔ الخُلسَۃ سریعۃ الفوت بطیئۃ العَود: مناسب موقع اس شخص کے ہاتھ سے تیزی سے نکل جاتا ہے جو اس سے ٹھیک طور پر فائدہ نہ اٹھائے۔ اور دیر سے ہی دوبارہ ملتا ہے۔ الخَلِیس و الخُلَّاس: چوکنا بہادر۔

۲۔ اَخلَسَ الرأسُ: سر کے بالوں کا کچھ حصہ سفید ہونا صفت: خَلِس و خَلِیس و مُخلِس۔ ـ النبتُ: خشک اور ترگھاس کا ملا جلا ہونا۔ ـتِ الارضُ: زمین کا سبزہ اگانا۔ الخِلاسیّ: کالے اور گورے ماں باپ کا بیٹا۔

۳۔ اِختلَسَ القاریُ الحرکۃَ: قاری کا حرکت کو پُر نہ پڑھنا۔ اس کے مقابل الاشباع ہے جو حرکت اس طرح پڑھتا ہے کہ وہ حرف مد ہو جاتا ہے۔

○ خَلَسَ ـِ خَلسًا ہ: کو اچانک یا دھوکے سے لے لینا، چھوٹی (چیز کی) چوری کرنا، کو چرانا، کی چوری کرنا۔ خَالَسَہُ النظَر: پر اچٹتی نظر ڈالنا، دزدیدہ نظر ڈالنا۔ اِختَلَسَ ہ: کو اچانک یا دھوکے سے لے لینا، چھوٹی (چیز کی) چوری کرنا، کو چرانا، کی چوری کرنا، کو جھوٹے بہانے یا چالبازی سے لینا، کو غبن کرنا، خورد برد کرنا، (گھنٹوں) کو پوشیدہ طور پر صرف کرنا۔ اِختَلَسَ الخُطی الی: آخری لمحہ تک اوجھل رہ کر خاموشی سے کسی شخص یا چیز تک پہنچنا۔ اِختَلَسَ النظرَ الی (فی): پر دزدیدہ اچٹتی نظر ڈالنا۔ خُلسَۃً: چوری چھپے، چپ چاپ، چھپ چھپا کر۔ خِلاسِی: یوریشی، یورپی اور حبشی مخلوط النسل کا۔ اِختلاس جمع اِختلاسات: غبن، خورد برد، خیانت۔ مُختَلِس: خیانت کرنے، غبن کرنے والا۔ مُختَلَس: چرایا ہوا، دھوکے سے یا اچانک لیا ہوا۔

خلص ۱۔ خَلَصَ ـُ خُلُوصاً و خَلاصاً: خالص ہونا ـ الماءُ من الکدر: پانی کا صاف ہونا۔ خَلَّصَ الشیءَ: چیز کو صاف کرنا، آمیزش سے پاک کرنا، کا خلاصہ لینا۔ خَالَصَ مُخَالَصَۃً ہُ فی العشرۃ او المودۃ: سے معاملہ میں صفائی برتنا، سے خالص دوستی کرنا۔ ـ الوُدَّ: سے خالص دوستی کرنا۔ أَخلَصَ الشیءَ: کا خلاصہ نکالنا، کو چن لینا۔ ـہُ اللّٰہُ: کو عیوب سے خالی چننا۔ الطاعۃَ و فی الطاعۃِ: اطاعت میں ریاکاری نہ کرنا۔ ـ لہ الحبَّ او القولَ: سے محبت یا بات کو کھوٹ سے خالی کرنا۔ تَخَالَصَا: ایک دوسرے کے ساتھ صفائی کا برتاؤ کرنا، خالص دوستی کرنا۔ اِستَخلَصَ ہُ: کو چن لینا۔ ـ الشیءَ منہ: کو سے واپس لینا، حاصل کرنا۔ الخَلُص: ہر سفید شئے۔ الخِلص جمع خُلَصاء و الخُلصان: یار مخلص دوست۔ خُلصان مفرد اور جمع ہر دو کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے: ھو خُلصانی و ھم خُلصانی: وہ میرا مخلص دوست ہے۔ وہ میرے مخلص دوست ہیں۔ الخَالِص (فا) جمع خُلَّص: بے کھوٹ، صاف رنگ۔ کہا جاتا ہے۔ ھذا ثوبٌ خالِصٌ: یہ صاف (سفید) رنگ کا کپڑا ہے۔ الخالِصَۃ: خالص کا مؤنث۔ کہا جاتا ہے۔ ھو خالِصَتِی: وہ میرا یار ہے، مخلص دوست ہے۔ ھذا الشیءُ خالصۃٌ لك: یہ چیز تمہارے لئے خالص ہے۔ الخُلُوص: کھجور سے تیار کی ہوئی رب، صاف گھی کے نیچے رہ جانے والی تلچھٹ۔ الخَلاص والخِلاص: کھوٹ سے خالی (سونا، چاندی، مکھن وغیرہ) الخُلاصۃ و الخَلاصۃ: خالص گھی، پھر ہر چیز پر اس کا اطلاق ہونے لگا جو غیر کی آمیزش سے پاک ہو۔ خُلاصۃُ الکلام: ماحصل (گفتگو کا)۔ الاِخلاص و الاخلاصۃ: تلچھٹ سے صاف کیا ہوا مکھن۔ کلمۃ الاخلاص: لا الٰہ الا اللّٰہ۔

۲۔ خَلَصَ ـُ خلوصاً و خَلاصًا من الهلاك: ہلاکت سے نجات پانا، محفوظ رہنا۔ خَلَّصَہُ من کذا: کو سے نجات دینا۔ تَخَلَّصَ منہ: سے نجات پانا۔ الخَلاص: نجات۔ (آپ کہتے ہیں: الخلاص من الاَخطار: خطروں سے نجات۔ یومُ الخَلاص: یوم نجات۔) اچھی آخرت کا حصول۔ ہم کہتے ہیں: الخلاص الأبدیّ: اچھی ابدی آخرت۔ المُخَلِّص: حضرت مسیح کا لقب بمعنی نجات دہندہ۔

۳۔ خَلَصَ ـُ خُلُوصًا و خَلاصًا الی المکان و بالمکان: کسی جگہ پہنچنا۔ تَخَلَّصَ من کذا اِلی کذا: سے تک منتقل ہونا۔

۴۔ خَلَصَ ـُ خُلُوصاً و خَلاصًا من القوم: لوگوں سے جدا ہونا۔ خَلِصَ ـَ خَلَصًا اللحمُ: گوشت میں ہڈی کا ٹوٹ جانا۔ تَخَلَّصَ منہ: سے جدا ہونا۔

۵۔ خَلَّصَ الرجلُ: مثل چیز دینا۔

○ خَلَصَ ـُ خُلُوصًا: خالص ہونا، آمیزش کے بغیر ہونا۔ ـ الی: کسی شخص کی ملک ہونا، کا رکن یا فرد ہونا، کا رکن یا فرد ہونا، کے پاس پہنچنا، آنا، کسی جگہ آنا۔ ـ خلاصاً من: سے آزاد ہونا یا بچ جانا، سے نجات پانا، چھٹکارا پانا، سے بچ جانا، بچ نکلنا۔ ـ: نجات پانا، بخشا جانا، ختم ہونا، مکمل ہونا خَلَّصَ ہ: کو صاف کرنا، پاک کرنا، خالص بنانا، کی تصحیح کرنا (صورت حال) کو واضح کرنا۔ ـہ من: کو سے آزاد کرنا، چھٹکارا دلانا، نجات دینا، بچانا، ـ (مسیحیوں کے نزدیک مسیح کا) بخشوانا، نجات دلانا۔ ـ علی: پر پیشگی محصول ڈاک ادا کرنا۔ ـ علی البضائع: مال، سامان تجارت پر محصول ادا کرنا، سامان تجارت (محصول وغیرہ، ادا کر کے) چھڑانا۔ ـہ بل ادا کرنا، کو ختم کرنا۔ خَلَّصَ حقَّہُ: اپنا حق بحال کرنا، اپنے واجبات حاصل کرنا۔ خَالَصَ ہ: کے ساتھ اخلاص برتنا، دیانتداری کرنا، کے ساتھ منصفانہ سلوک کرنا، سے حساب برابر لینا۔ اَخلَصَ ل ہ: کے لئے کچھ وقف کرنا، ـ ل: سے وفادار ہونا، کا جانثار ہونا، کا وفادار ہونا۔ اَخلَصَ لہ الحبَّ: سے سچی محبت کرنا۔ اَخلَصَ للّٰہ دینَہُ: اللہ تعالیٰ کی دل اور اخلاص سے عبادت کرنا۔ تَخَلَّصَ من: سے چھٹکارا حاصل کرنا، سے آزاد ہونا، سے نجات حاصل کرنا، سے بچنا، محفوظ ہونا۔ تَخَالَصَ: باہم، ایمانداری اور خلوص سے کام کرنا، برابر حساب

لینا۔اِستَخلَصَ ہ من: کو سے نکالنا، زبردستی حاصل کرنا، کا سے استخراج کرنا، استنباط کرنا، کو سے نقل کرنا، کا سے اقتباس کرنا، انتخاب کرنا، کو کالب لباب کے طور پر لینا، کو سے اخذ کرنا، کو سے حاصل کرنا۔ ـــــ ہ: کو دریافت کرنا، کا انکشاف کرنا، کو معلوم کرنا، کو چننا، منتخب کرنا۔ کی رقم کی ادائیگی کا مطالبہ کرنا اور اسے سے لینا۔ استخلص فائدة من: سے فائدہ اٹھانا۔استخلص منه وعداً: سے وعدہ لینا۔خَلاص: آزادی، نجات، بریت، خلاصی، چھٹکارا، رہائی۔ـ من: سے رہائی، نجات، رست گاری، مُکتی، (عیسائی عقیدہ کے مطابق) خلاصی، کفارہ، چھٹکارا، شفاعت، ادائیگی، بل کی بے باقی، ادائیگی رسید، آنول، نال، وہ جھلی جس کے اندر بچہ رحم میں لپٹا رہتا ہے۔خُلاصَة جمع خلاصات اقتباس، انتخاب نچوڑ، جوہر، روح، اصل، لب لباب، خلاصہ، مُلخّص، ماحصل، اہم نکات، تلخیص، خاکہ مختصر صورت۔خلاصة نهائية: پیش کردہ شہادت کا خلاصہ۔خلاصة عطرية: خوشبو کا ست۔ والخلاصة: مختصراً ایک لفظ میں۔خَلِيص جمع خُلَصَاء: خالص، صاف، بے کھوٹ، بے ملاوٹ، مخلص، وفادار، وفادار پیرو، حمایتی۔خُلُوص: صفائی، پاکیزگی، اخلاص، سچائی، کھرا پن، صاف دلی، اخلاص مندی، راست بازی۔خَلّاص: ٹیکس جمع کرنے والا۔ ٹیکس کلکٹر۔مَخلَص: محفوظ جگہ، جائے پناہ، فرار، رہائی، نجات، مکتی، بریت، خلاصی، چھٹکارا۔ تخليص: صاف کرنا، پاک کرنا، خالص بنانا، تصحیح، چھانٹا، معطر کرنا، توضیح، وضاحت، آزادی، مخلصی، رہائی، خلاصی سلجھاؤ، تربیت، مکتی، ادائیگی بے باقی۔ ـ على: پر ڈاک محصول کی پیشگی ادائیگی۔ـعلى البضائع: سامان تجارت پر محصول، کسٹم وغیرہ کی ادائیگی اور (ادائیگی کے بعد) مال چھڑانا جسے کلیرنس کہتے ہیں۔تخليصُ البضائع: بھی کہا جاتا ہے۔ مُخالَصَة جمع مُخالَصات: رسید۔اخلاص: مخلصانہ محبت، وفادارانہ وابستگی، مخلصانہ لگن، خلوص، صاف دلی، صاف گوئی، حق گوئی، بے لاگ پن، غیر جانبداری، سے وفاداری، خیر خواہی، ایمانداری کی فرمانبرداری، کی اطاعت۔تَخَلَّص من: سے آزادی، نجات، فرار۔استخلاص: انتخاب، نچوڑنے یا کھینچنے کا عمل، اقتباس، نسب، اخذ استنباط، اشتقاق، نتیجہ، قیاس، (روپیہ) جمع کرنا۔خالِص جمع خُلَّص: صاف، پاک، بے آمیزش، بے ملاوٹ مخلص، صاف دل، صادق، راست گو، صاف گو، سچا، ـ من: سے آزاد، مستثنیٰ۔خالصُ الأجرة: جس پر ڈاک خرچ معاف ہو، ٹکٹ لگانے کی ضرورت نہ ہو۔ خالصُ الردّ: پیشگی ادائیگی کیا ہوا، جوابی تار خط وغیرہ، جس کی ادائیگی کی جا چکی ہو۔خالِصٌ من الكُمْرك: محصول معاف (سامان)۔خالِص الضريبة: ٹیکس سے مستثنیٰ۔مُخلَص (عليه): جس پر ڈاک خرچ کی ادائیگی کی جا چکی ہو۔مُخلِص: نذر کیا ہوا، فدا، قربان، جاں نثار، مخلص، صاف گو، صاف دل، صادق، کھلا، وفادار۔ـ لـه: کا وفادار۔ـ: پاک دل، راست باز، نیک، صالح، نیکوکار، پاک دامن پاکباز، متقی۔المخلص: (خط و کتابت میں) آپ کا مخلص۔مُستَخلَص جمع مستخلصات: اقتباس، انتخاب۔

خلط: ۱۔خَلَطَ ـ خَلْطًا و خَلَّطَ الشيءَ بالشيءِ: ایک چیز کو دوسری سے ملانا۔خالَطَ مُخالَطَةً و خِلاطًاهُ: سے مخلوط ہونا، کی ملاوٹ والا ہونا، آمیزش والا ہونا سے ملنا، میں ملاپ کرنا، کے ساتھ رہنا، ـالداءُ فلاناً: بیماری کا کسی میں اثر جما لینا۔ تَخالَطُوا: آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ گھ جانا۔اِختَلَطَ: ملنا، ملا جلا ہونا۔ـ الظلامُ: تاریکی کا سخت ہونا۔الخِلْط: لوگوں کے ساتھ میل جول رکھنے والا چاپلوسی کرنے والا۔الخِلْط جمع أخلاط: ہر وہ چیز جو کسی دوسری چیز کے ساتھ مل جائے، حرامی۔ کہا جاتا ہے رَجلٌ خِلْطٌ مِلْطٌ: مخلوط نسب والا آدمی۔الأخلاط: ملی جلی قسمیں۔اَخلاطُ القوم: اوباش، لچے لوگ۔ـ الجسد (في عرف الأقدمين): بدن کے چار اخلاط: خون، بلغم، سوداء صفراء۔الخُلْطَة: شرکت۔الخِلاط: آدمیوں اور مویشیوں کا ملا جلا گروہ۔الخليط جمع خُلُط و خُلَطاء: خلط ملط رکھنے والا، شریک، شوہر، ساتھی، پڑوسی، بھوسا ملی ہوئی مٹی، لوگ جن کا معاملہ ایک ہو۔ کہا جاتا ہے خليطٌ من الناس: اوباش لوگ۔ خليطُ الرجل: میں جول رکھنے والا، جیسے ہم نشین، ساتھی۔المِخلاط و المِخلَط: بہت میل جول رکھنے والا۔جملٌ مُختلِط: موٹا فربہ اونٹ، جس کی چربی گوشت کے ساتھ مل گئی ہو۔الخُلَّيْطى والخُلَيْطى: اوباش۔ کہا جاتا ہے: وقعوا في خُلَّيْطى: لوگ گڑبڑ میں پڑ گئے۔

۲۔خُولِطَ في عقلِهِ: مخبوط الحواس ہونا۔خَلَّطَ في الشيءِ: چیز کو خراب و فاسد کرنا کہا جاتا ہے۔خَلَّطَ المريضُ: بیمار نے مضر چیز کھائی۔خَلَّطَ في الكلام: اس نے بکواس کی۔اِختَلَطَ الرجلُ: کی عقل خراب ہو جانا۔الخِلْط: احمق۔ کہا جاتا ہے۔ هو خِلْطٌ بَيِّنُ الخَلاطةِ: وہ احمقوں میں ایک احمق ہے۔ یعنی کھلا بیوقوف ہے۔الخَلِط: احمق۔ الخَلاطَة: عقل کی خرابی، حماقت۔

۳۔اِختَلَطَ الفرسُ: گھوڑے کا دوڑنے میں کوتاہی اور کمزوری دکھانا۔اِختَلَطَ الفرسُ: گھوڑے کا دوڑنے میں کوتاہی اور کمزوری دکھانا۔

۴۔الخِلْط: ٹیڑھا تیر و کمان۔

(ن) خَلَطَ ـ خَلْطاً ہ ب: کو میں ملانا، کو باہم ملانا، کو ملانا، کا مرکب بنانا۔ـ بين: دو چیزوں کو خلط ملط کرنا، گڈمڈ کرنا، ایک جان کرنا۔ـ بين و: دو چیزوں کو خلط ملط کرنا، گڈمڈ کرنا، ایک جان کرنا۔ـ بين و ـ: غلطی سے کسی کو کوئی اور سمجھ بیٹھنا۔خَلَّطَ ہ: کو ملانا، کو باہم ملانا، ملانا، کا مرکب بنانا۔ـ: گڑبڑ پیدا کرنا ابتری پیدا کرنا۔خالَطَ ہ: کو میں ملانا، کو باہم ملانا، کو ملانا میں مدغم کرنا، کو ایک کرنا، میں خواہ مخواہ دخل دینا، سے ٹکرانا، متصادم ہونا۔ـہ: کے ساتھ گھل مل جانا، کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا، سے متعلق ہونا۔خالَطَ نفسَهُ: تکلیف وغیرہ کا کسی پر پڑنا، حملہ کرنا۔خُولِطَ في عقلِهِ: مخبوط الحواس ہونا۔اِختَلَطَ: مل جانا، ملا جلا ہونا، ملاوٹ والا ہونا، مرکب ہونا، امتزاج ہونا۔ مختلف العناصر آمیزہ پر مشتمل ہونا، رنگا رنگ ہونا، بو قلموں ہونا، معجون مرکب ہونا، مخلوط ہونا، گڈمڈ ہونا ـب: کا باہم صحبت ہونا، کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا، سے گہرے دوستانہ تعلقات ہونا۔ـ: بوکھلانا، پریشان ہونا، الجھ جانا۔خَلْط: ملانا، مرکب بنانا، میل، اتحاد، ـب: سے آمیزش کرنا، امتزاج کرنا۔خَلْط: گڈ مڈ کرنا، درہم برہم کرنا، حیران کرنا، زک پہنچانا، کچھ کا کچھ سمجھنا، رائے قائم کرنے میں غلطی کرنا، بوکھلاہٹ، الجھن، خلط ملط ہونا۔خِلْط جمع اَخلاط: آمیزہ کا جز، عنصر، مسالہ، مرکب میں ملائی جانے والی چیز، (جمع (مرکب، آمیزش، امتزاج، اختلاط، آمیزہ۔اخلاط الانسان: انسانی جسم کے چار اخلاط: خون، بلغم، صفرا، سوداء۔اخلاطُ من الناس: عام لوگ، عوام، اراذل، کمینے، گھٹیا لوگ، ہجوم۔خلط مِلط و خُلْط مُلْط: معجون مرکب، خلط ملط، بے ترتیبی مخلوط طور پر۔خَلْطة: آمیزہ، امتزاج، معجون مرکب۔خُلْطَة: ساتھ، رفاقت، معیت، صحبت، آمیزہ۔خَلّاط و خَلّاطَة جمع خَلّاطات: چیزوں کو باہم ملانے والی مشین۔ مکسر۔

Mixer خَلِیط: باہم ملا ہوا، مرکب، معجون مرکب، مخلوط ملا جلا، گڈ مڈ، مختلف قماش کے لوگوں کا مجمع، ملغوبہ۔ — مِن: کا آمیزہ، امتزاج۔ (جمع خُلطَاء): ساتھی، رفیق، ساجھی، شریک، ہم صحبت۔ تَخلِیط جمع تَخلِیطات: پاگل پن، دیوانگی، جنون، ہذیان۔ مُخَالَطَة: ساتھ، رفاقت صحبت معیت، باہمی روابط، باہمی تجارت، شرکت، ساتھ اٹھنا بیٹھنا۔ اِختِلاط: ملانے، مرکب بنانے (کا عمل) ملا جلا ہونا گھل مل جانا، باہم ملنا، الجھن، دماغی خرابی، (سماجی) روابط، شرکت، — بِــه: سے تعلقات۔ مَخلُوط جمع مَخَالِیط: آمیزہ، امتزاج، بھرت، معدنی آمیزش۔ مُخَلَّط: بوکھلایا ہوا، پریشان، گھبرایا ہوا۔ مُخَالَطٌ ب: کسی بیماری سے متاثر، تکلیف میں پڑا ہوا۔ مختلط: ملایا ہوا ملا ہوا، خلط ملط کیا ہوا، مخلوط، المحاکم المختلطة: مخلوط عدالتیں۔ تعلیم مُختَلِطَ: مخلوط تعلیم۔

خلع: ا۔ خَلَعَ ـَ خَلعًا الشیءَ: کو اتارنا۔ — علیه ثوبًا: کو خلعت بخشنا۔ — کتفَهُ او ورِکَهُ: کا کندھا یا کولہا اتارنا، کو اپنی جگہ سے ہٹانا۔ — القائد: قائد کو معزول کرنا۔ العذار: حیا کو خیر باد کہنا، اور اپنی خواہشات کا غلام بن جانا۔ کہا جاتا ہے: خلع یداً من طاعة: بغاوت کرنا۔ — الشجرُ: درخت کا اپنے پرانے پتے جھاڑنا۔ — الدابَّةَ: جانور کو بندش سے آزاد کر دینا، چھوڑ دینا۔ — خَلعًا و خُلعًا امراتَهُ: اپنی بیوی کو مال کے عوض طلاق دینا صفت مفعولی: خَالِع، اسم الخُلعَة۔ — ابنهُ: بیٹے کو عاق کرنا صفت مفعولی: خَلِیع (جاہلیت میں ایسا کیا جاتا تھا)۔ خُلِعَ المیتُ: میت کا کفن جدا کیا جانا۔ خَلَّعَ هُ: کو الگ الگ کرنا۔ خَالَعَ الرجلَ: سے جوا کھیلنا۔ — الرجلُ زوجتَهُ او المرأةُ زوجَها: مال معین کے عوض خاوند کا بیوی سے یا بیوی کا خاوند سے جدائی اختیار کرنا۔ تَخَلَّعَ فی المشی: چلنے میں پیروں کو الگ الگ رکھنا۔ تَخَالَعَ الزوجُ و الزوجةُ: خاوند اور بیوی کا ایک دوسرے سے مال پر جدائی اختیار کرنا۔ — القومُ: باہم عہد توڑنا۔ اِنخَلَعَ: اپنی جگہ سے اکھڑ جانا، ہٹ جانا۔ اِختَلَعَ الشیءَ: کو نکال لینا، کھینچ لینا۔ — القومُ الرجلَ: کا مال لے لینا۔ ـت المرأة من زوجها: عورت کا اپنے خاوند کا مال دیکر طلاق لے لینا۔ اسم: الخُلع۔ الخُلاع: ایک قسم کی دیوانگی جس میں انسان مبتلا ہوتا ہے۔ الخُلعَةُ: عمدہ مال، کمزوری۔ کہا جاتا ہے: فیه خُلعَةٌ: اس میں کمزوری ہے۔ الخِلعَةَ: اتارا ہوا، کپڑا، انعام کے طور پر بخشی ہوئی پوشاک، عمدہ مال۔ الخَلِیع جمع خُلَعَاء: معزول کیا ہوا، پکا جوے باز۔ ثَوبٌ خَلِیع: بوسیدہ کپڑا۔ الْخُولَع: احمق۔ رجلٌ خَیْلَع: کمزور آدمی۔ المُخَلَّع من الرجال: کمزور ڈھیلے جوڑوں والا، اکھڑے ہوئے جوڑوں والا، وہ شخص جس کا پورا بدن یا کچھ حصہ بدن کا بے حس و حرکت ہو۔

۲۔ خَلُعَ ـُ خَلاعَةً: خواہشات نفسانی کا غلام بننا، بے حیا ہونا۔ تَخَلَّعَ فی الشراب: شراب میں منہمک ہونا۔ الخَلِیع جمع خُلَعَاء: عیاش۔ الخَلِیعَة: خَلِیع کا مؤنث۔ خود مختار عورت جسے کو روکنے ٹوکنے والا نہ ہو اور وہ من مانی کرتی ہو بے حیائی۔

۳۔ خَلَعَ ـَ خَلعًا الشجرُ: درخت کا نئے پتے اگانا۔ اَخلَعَ الشجرُ: درخت کا نئے پتے اگانا۔ — السنبلُ: بالی میں دانے آنا۔

۴۔ الخَلِیع جمع خُلَعَاء: خبیث (ح): بھیڑیا، بھوت۔ الخَیْلَع: بے آستینوں کی قمیص۔ الخَولَع (ح): بھیڑیا (ط) آٹے سے تیار کیا ہوا ایک قسم کا کھانا، سرکہ میں جوش دیا ہوا گوشت جو سفروں میں ہمراہ رکھا جاتا ہے: — والخَیْلَع: دل پر چھا جانے والا خوف۔

○ خَلَعَ ـَ خَلعًا ه: لباس اتارنا۔ — طَربُوشَهُ: پھندنے دار یا ترکی ٹوپی اتارنا۔ —ه: (دانت وغیرہ): اکھاڑنا، نکالنا —ه: (جوڑ) کو اپنی جگہ سے ہٹا دینا، اتار دینا۔ —ه مِن: کو اس کے منصب سے معزول کرنا: —ه: کو چھوڑ دینا، ترک کر دینا سے دست بردار ہونا، سے قطع تعلق کرنا، دست کش ہونا، — عِذارَه: پابندی، رکاوٹیں اتار پھینکنا، — الطاعة: فرمانبرداری، اطاعت سے انکار کر دینا۔ — ابنه: بیٹے کو عاق کرنا، بیٹے سے قطع تعلق کر لینا، اپنانے سے انکار کر دینا: —ها: بیوی سے مال لیکر اسے طلاق دے دینا۔ —ه: کو ختم کرنا، (سخت دن) جھیلنا، —ه علی: کو کچھ بنانا، ظاہر کرنا، کو کچھ عطا کرنا، بخشنا کو کچھ انعام کے طور پر دینا۔ خَلَعَ ثیابَهُ: کپڑے اتارنا۔ خَلَعَهُ من العرش: کو تخت سے اتارنا، معزول کرنا۔ خلع علیه خِلعَةً: کو خلعت عطا کرنا۔ خلع علی نفسه حقَّ: ناجائز طور پر کسی حق کا دعوی کرنا۔ خَلُعَ ـُ خَلاعَةً: بدچلن، آوارہ، بدکار یا بدمعاش ہونا خراب چال چلن والا ہونا۔ خَلَّعَ ه: کو لینا، ہٹانا، کو جگہ سے ہٹانا کو جگہ سے بے جگہ کرنا، جوڑ الگ کرنا، اتارنا۔ خُلِّعَ: جوڑ اترنا، ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔ خَالَعَ ها: بیوی کو مال کے عوض طلاق دینا، بیوی سے معاوضہ لے کر اسے طلاق دینا۔ تَخَلَّعَ: ٹکڑے ٹکڑے ہونا، ٹوٹ جانا جدا ہونا، جوڑ کا اپنی جگہ سے ہٹ جانا، اتر جانا۔ جوڑ میں موچ آ جانا۔ —: علاقہ میں چھٹیاں گزارنا، تَخَلَّعَ فی الشراب: شراب کا عادی ہونا، بہت شراب پینا۔ اِنخَلَعَ: جگہ سے ہٹ جانا، بے جگہ ہونا، — مِن: سے محروم ہونا، کو کھو دینا، سے حق ساقط ہو جانا۔ اِنخَلَعَ قَلبُهُ: مکمل طور پر بھونچکا ہو جانا، دہشت زدہ ہو جانا، گھبرا جانا، حواس باختہ ہو جانا۔ خَلع: کپڑے اتارنا، معزولی (حاکم کی)، ہڈی یا جوڑ کا اترنا یا اتارنا، موچ۔ خلع الاسنان: دانت اکھاڑنا۔ خُلع: خلعہ، عورت کا مال کے عوض طلاق لینا۔ خِلعَة: خلعت۔ خَلِیع جمع خُلَعاء: معزول، برخواست شدہ، عہدہ سے سبکدوش کیا ہوا، عاق، جسے اپنانے سے انکار کیا گیا ہو، جس سے قطع تعلق کیا گیا ہو، بے حیا، بدکار، عیاش، بدچلن، اوباش، لفنگا، فاسق، فاجر۔ خَلّاع: جنگلی، وحشی، آسانی سے قابو میں نہ آنے والا، آوارہ، اوباش، چنچل، من موجی، بے شرم، بے حیا، گستاخ، ڈھیٹ، خَلاعَة: آوارگی، بدچلنی، عیاشی، مال و دولت اور طاقت کو عیاشی میں اڑانا، لفنگا پن، رندگی، بدکاری کسی علاقہ میں تفریح گرمیوں کی تعطیلات۔ خَولَع: بے وقوف، احمق، سادہ لوح۔ خَالِع العِذار: جسے روکا نہ گیا ہو، کسی پابندی کے بغیر، آوارہ، اوباش، عیاش، بدکار، لفنگا۔ مَخلُوع: جسے روکا نہ گیا ہو، کسی پابندی کے بغیر، آوارہ، عیاش، جنگلی، وحشی، قابو میں نہ آنے والا، عاقبت نااندیش، لاپرواہ، غیر ذمہ دار، پاگل، سودائی۔

خلف: ا۔ خَلَفَ ـُ خِلافَةً و خِلِّیفَی ہُ: کا جانشین ہونا۔ —ہُ ربُّهُ فی قومه: اللہ تعالی کا کسی کو اس کی قوم میں جانشین بنانا۔ — الرجلَ: کے بعد میں رہ کر اس کا قائم مقام ہونا۔ —خَلفًا و خِلفَةً تِ الفاکهةُ بعضها بعضًا: پھلوں کا ایک دوسرے کے قائم مقام ہونا۔ —خَلفًا اباهُ: اپنے باپ کا جانشین ہونا یا قائم مقام ہونا۔ — فلانًا: کا جانشین ہونا۔ کہا جاتا ہے: خَلَفَ اللّٰهُ لك او علیك: اللہ تعالی تمہیں عوض و بدلہ دے۔ خَلِفَ ـَ خَلَفَاتِ الناقةُ: اونٹنی کا حاملہ ہونا۔ خَلَّفَهُ: کو اپنا جانشین بنانا۔ اخلفت الشجرةُ: درخت کا کاٹی ہوئی شاخ کے بعد دوسری شاخ نکالنا۔ — الطائرُ: پرندے کا پہلے پروں کے بعد دوسرے پر نکالنا۔ — نفسه: ایک چیز کھونے کے بعد دوسری کو اس کا قائم مقام بنانا — اللّٰهُ علیه: کو اللہ تعالی کا کھوئی

ہوئی چیز کا عوض و بدلہ دینا۔ اِخْتَلَفَ ہٗ: کا جانشین ہونا۔ اِسْتَخْلَفَ ہٗ: کو اپنا جانشین بنانا۔ —فلاناً من فلان: فلان کو فلان کا قائم مقام کرنا۔ —ت الارضُ: زمین کا خریف کی گھاس سوکھنے کے بعد گرمیوں کی گھاس اُنا۔ الخَلَف: بچہ، نیک بچہ، نسل، بعد میں آنے والا (کہا جاتا ہے: ھم کِرامٌ خَلَفاً عن سلفٍ: ان کو شرافت و بزرگی اپنے باپ دادوں سے وراثت میں ملی ہے۔ ھو خَلَفُ صدقٍ عن ابیہ: وہ اپنے باپ کا اخلاق و صفات میں سچا جانشین ہے کسی کے بعد حاصل ہونے والی شیٔ، بدل، عوض۔ کہا جاتا ہے: فی ھولاء القوم خلفٌ ممن مضی: اس قوم میں ایسے لوگ ہیں جو اپنے اگلے کے جانشین ہیں۔ اعطاک اللّٰہُ خَلَفًا من تلفٍ: اللہ تعالیٰ تم کو ضائع شدہ چیز کا بدلہ وعوض عطا فرمائے۔ الخِلْف جمع اَخْلاف و خِلْفَۃ: گرمی کے موسم میں اگنے والی گھاس۔ الخِلْفَۃ: گرمی کے موسم میں اگی ہوئی گھاس، کہا جاتا ہے: جَعَلَ اللیل و النھارَ خِلْفَۃً: اللہ تبارک وتعالیٰ نے رات و دن کو آگے پیچھے آنے والا بنایا۔ ھُنَّ یمشین خِلْفَۃً: وہ سب آگے پیچھے آجا رہی ہیں۔ الخَالِف (فا): جو ایک شخص کے جانے کے بعد بیٹھا رہے۔ الخَالِفَۃ: خالف کا مؤنث۔ ایک جماعت کے گزر جانے کے بعد باقی ماندہ جماعت۔ الخِلافۃ: امارت، جانشینی، امامت۔ الخَلِیْفَۃ جمع خُلَفاء وخلائف: جانشین، قائم مقام (پہلی جمع کے ساتھ عدد مذکر آتا ہے جیسے کہا جائے: ثلاثۃ خلفاء: دوسری جمع کے ساتھ عدد مذکر و مونث دونوں آسکتے ہیں، جیسے۔ ثلاثۃُ و ثلاثُ خلائف) سب سے بڑا امام (یہ مذکر ہے، چنانچہ کہا جاتا ہے: ھٰذا خلیفۃ آخر: کبھی لفظ کا لحاظ کرتے ہوئے مونث مستعمل ہوتا ہے۔ جیسے: خلیفۃ اُخرٰی۔

۲۔ خَلَفَ ـِ خَلْفاً البیتَ: مکان کے پچھلے حصہ میں ستون لگانا۔ —عن أصحابہ: ساتھیوں سے پیچھے رہ جانا۔ —فلاناً: کو پیچھے سے پکڑنا۔ کہا جاتا ہے: خَلَفَ لہ بالسیف: کے پیچھے سے آکر اس کی گردن پر تلوار سے وار کرنا۔ کہا جاتا ہے: خَلَفَ لہ بخیر او شر: کے پیچھے یا کی غیر حاضری میں اس کا بھلا یا برا ذکر کرنا۔ خَلَّفَ الشیٔ: کو پیچھے چھوڑنا، مؤخر کرنا۔ خَالَف خِلافاً و مُخالَفَۃً عن کذا: سے پیچھے رہنا۔ —بین رجلیہ: ایک پاؤں کو آگے اور دوسرے کو پیچھے کرنا۔ آپ کہتے ہیں: خالفنی عن کذا: اس نے اس سے اعراض کیا جب کہ تم اس کا قصد کر رہے تھے۔ خالفنی الی کذا: اس نے اس کا قصد کیا اور تو نے اعراض۔ اَخْلَفَ ہٗ: کو پیچھے ہٹانا۔ تَخَلَّفَ عنھم: کے پیچھے رہنا۔ —القومَ: قوم کو پیچھے چھوڑ کر آگے نکل جانا۔ اِخْتَلَفَ ہٗ: کو اپنے پیچھے کرنا، کو پیچھے سے پکڑنا۔ —الی المکان: کسی جگہ بار بار جانا۔ الخَلْف (مص): پیچھے۔ پچھلی طرف کا ظرف و اسم۔ —جمع خُلُوف: ایک گروہ کے بعد ایک گروہ اسی سے ہے: ھولاء خلفُ سوءٍ: یہ لوگ اپنے سے زیادہ لوگوں سے آملے ہیں۔ الخُلُفَۃ: کھانے کا آخری مزہ۔ الخُلْفَۃ: سوار کے پیچھے لٹکائی جانے والی چیز، آمد و رفت، باقی ماندہ جو بعد میں یا پیچھے آئے۔ کہا جاتا ہے: فی البئر خِلْفَۃٌ من الماء: کنویں میں باقی ماندہ پانی ہے۔ الخَلِیف جمع خُلُف و خُلُف و خُلْف: میعاد سے پیچھے رہنے والا، وہ عورت جو اپنے بالوں کو پیچھے لٹکائے۔ الخَالِفَۃ: گھر کے پچھلے حصہ میں لگا ہوا ستون۔ الخَوَالِف: دیر سے سبزہ اگانے والی زمینیں عورتیں۔ بعض کے نزدیک گھر میں پیچھے رہنے والی عورتیں۔

۳۔ خَلَفَ ـُ خَلافَۃً وخُلُوفاً الغلامُ: لڑکے کا بے وقوف ہونا صفت: خَالِف و خَالِفَۃ۔ خَلِفَ ـَ خَلَفاً: کم عقل ہونا، احمق ہونا۔ الخَالِف: احمق۔ رجلٌ خَالِفَۃٌ: احمق آدمی۔ الأخْلَف: کم عقل، احمق۔ الخُلْفَۃ: حماقت، بے وقوفی۔

۴۔ خَلَفَ ـُ خَلافَۃً و خُلُوفاً عن خُلُقِ ابیہ: اپنے باپ کی عادت وخصلت سے بدلا ہوا ہونا۔ —خُلُوفاً و خُلُوفَۃً فمُ الصائم: روزہ دار کے منہ کی بو کا متغیر ہونا، بدبودار ہونا۔ —الطعامُ: کھانے کے مزے یا بو کا متغیر ہونا۔ اَخْلَفَ: کی بو کا متغیر ہونا، خراب ہونا۔ اسی سے ضرب المثل ہے: نومۃُ الضحی مُخلِفَۃٌ الفم: دوپہر سے قبل سونے سے منہ کی بو متغیر ہو جاتی اور بگڑ جاتی ہے۔ نبیذٌ خالِفٌ: خراب شدہ انگور کا رس۔

۵۔ خَلَفَ ـِ خَلْفاً الرجلُ: پانی طلب کرنا۔ اَخْلَفَ لأھلہ: اپنے اہل کے لئے پانی طلب کرنا۔

۶۔ خَلَفَ ـِ خَلْفاً الثوبَ: کپڑے کی درستی کرنا، کپڑا ٹھیک ٹھاک کرنا۔ —اَخْلَفَ الثوبَ: کپڑے کی درستی کرنا۔

۷۔ خَلِفَ ـَ خَلَفاً: بائیں ہتھا ہونا، کھبچو ہونا، بھینگا ہونا۔ الأخْلَف: کھبچو، بھینگا۔

۸۔ خَالَفَ خِلافاً و مُخالَفَۃً ہٗ: کی مخالفت کرنا۔ تَخَالَفوا و اِخْتَلَفوا: آپس میں اختلاف کرنا، ناموافق ہونا۔ الخُلْف: خلاف مفروض، نمایاں فرق۔ قیاسُ الخُلْف فی المنطق: منطق کی اصلاح میں ایک نقیض کے امتناع سے دوسرے نقیض کے تحقق پر استدلال۔ الخِلْف جمع اَخْلاف و خِلْفَۃ: مختلف۔ الخِلْفان: دو مخالف صفات کی چیزیں، کہا جاتا ہے: لہ وَلَدانِ خِلْفان: اس کے دو بیٹے ہیں، ایک عقلمند یا لمبا ہے اور دوسرا جاہل یا ٹھگنا ہے۔ ولدت الناقۃ خِلْفَین: اونٹنی نے ایک سال نر بچہ جنا اور ایک سال مادہ بچہ۔ الخِلاف: ناموافقت۔ الخُلْفَۃ: مخالفت۔ الخِلْفَۃ مخالفت، مختلف۔ کہا جاتا ہے: قومٌ خِلْفَۃٌ: اختلاف کرنے والے لوگ۔ الخالِفَۃُ من الرجال: بہت اختلاف کرنے والا۔ کہا جاتا ہے: ما ادری ای خالِفَۃٍ ھو وایُّ الخالِف ھو: میں نہیں جانتا وہ کون آدمی ہے۔ الاختلاف او اختلاف المنظر لکوکب ک فی مکان ب من الارض: وہ زاویہ جس کا سرک اور قاعدہ زمین کا نصف قطر اور ب ہو۔ یہ اختلاف سب سے بڑا اس وقت ہوتا ہے جب کہ ک افق ب میں ہو۔ اور اختلاف افقی کہلاتا ہے۔ اختلاف الشمس (فک) سورج کے مرکز کا اختلاف، جس کی اوسط قیمت ۸٫۸۰ ث ہوتی ہے۔ الاختلاف او التباعد المرکزی فی القطوع المخروطیۃ (ہ): فوکس سے سیکشن کے نقطہ کے بعد کی لکیر کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک بعد کی نسبت۔ المسائل الخلافیۃ: اختلافی مسائل۔

۹۔ اَخْلَفَ وعدہ و بوعدہ: وعدہ پورا نہ کرنا —ہٗ: کو وعدہ خلاف پانا۔ —الغیثُ: بارش کی امید بندھنے کے بعد اس کا نہ برسنا۔ الخُلْف: وعدہ ایفاء نہ کرنا۔ جو مستقبل میں ماضی میں جھوٹ کی طرح ہے۔ الخَلِیف جمع خُلَف و خُلُف: خلاف وعدگی کرنے والا۔ المِخْلاف جمع مَخَالِیف: بڑا وعدہ خلاف آدمی۔

۱۰۔ اَخْلَفَ الغلامُ: لڑکے کا جوانی کے قریب پہنچنا۔

۱۱۔ اَخْلَفَ الدواءُ فلاناً: کو دوا کا کمزور کر دینا۔ الخُلْفَۃ: بیماری کی وجہ سے اشتہاء کا جاتا رہنا۔

۱۲۔ الخَلْف جمع خُلُوف: ردی بات (ضرب المثل ہے: سکت الفاً و نطق خَلْفاً: وہ طویل عرصہ تک ہزاروں باتوں سے خاموش رہا اور جب مہر خاموشی توڑی تو ردی بات منہ سے نکالی۔) کلہاڑی کی دھار، کلہاڑا، بے خبر آدمی، پہلو کی سب سے چھوٹی پسلی۔ الخِلْف جمع اخلاف و خِلْفَۃ: اونٹنی کے تھن کا سرا۔ ذات الخِلْفَین: کلہاڑی۔ رجلٌ خالِفَۃٌ:

جھگڑالو آدمی۔الخِلاف (ن) بید کے درخت کی ایک قسم،قمیص کی آستین۔الـخُـلْـفَة: عیب،نقص۔الخِلْفَة: کپڑے کا پیوند۔الخَلِیف جمع خُلُف و خُلُف و خُلف: دو پہاڑوں کے درمیان راستہ یا پہاڑی راستہ۔الأخلَف (ح): نرسانپ،سیلاب۔المِخلاف: صوبہ۔ اسی سے ہے: مخالیف الیمن: یمن کے صوبے۔المَخلَفَة: وہ جگہ جہاں بید کے درختوں کی کثرت ہو۔راستہ،مرحلہ،منزل۔

خَلَفَ ـُ خلافةً ہ: کا جانشین ہونا،کے بعد آنا،کی جگہ کچھ بننا،کے پیچھے آنا،کی جگہ لینا،کا قائم مقام ہونا۔ہ/ہ: کی جگہ لینا۔ـعن: سے پیچھے رہ جانا،کے جانے کے بعد پیچھے رہنا،سے رکنا،پرے رہنا،دور رہنا۔خَلَّفَ ہ: کو جانشین بنانا۔ـہ/ہ: کو پیچھے چھوڑنا،چھوڑنا۔ـ: اولاد والا ہونا۔خالَفَ ہ: سے متضاد ہونا کے برخلاف ہونا،برعکس ہونا کا مخالف ہونا،الٹ ہونا،ضد ہونا، سے متصادم ہونا،مختلف ہونا،ـہ/ہ: کی تردید کرنا۔ـہ: سے مختلف ہونا،جدا ہونا، سے بے میل یا بے جوڑ ہونا سے غیر آہنگ یا غیر مطابق ہونا۔(حکم،قاعدہ کی) خلاف ورزی کرنا نا فرمانی کرنا،کی حکم عدولی کرنا،کو توڑنا۔أخلَفَ ہ: اولاد،بچے چھوڑنا۔ـعلی: اللہ تعالی کا کسی کے نقصان کی تلافی کرنا،کو بدلہ دینا۔ـوعدہ: وعدہ توڑنا،پورا نہ کرنا۔ـ: اپنے قول سے پھر جانا۔ـالـرجـاءَ: امیدیں توڑنا،توقعات باطل کرنا۔تَخَلَّفَ: پیچھے رہنا۔ـعن: سے پیچھے رہنا،ـ: رہنا،حاضر نہ ہونا،سکول وغیرہ سے بھاگ جانا بلا اجازت غیر حاضر رہنا،گریز پائی کرنا،غیر حاضر ہونا۔ـعن: سے پرے رہنا،کے پاس نہ جانا،پر توجہ نہ کرنا۔تخلف عن المجیء: آنے یا پہنچنے میں ناکام رہنا۔تخلف عن العودة: واپس نہ آنا۔تَخالَفَ: مختلف ہونا،ناموافق ہونا،اختلاف رائے کرنا،مختلف الذہن ہونا۔اِختَلَفَ عن: سے مختلف ہونا۔ـ: متلون ہونا،تغیر پذیر ہونا،مختلف ہونا،متعدد ہونا،غیر مشابہ ہونا۔ـبین: کے درمیان مختلف حجم،قیمت وغیرہ کا ہونا۔ـفی: کے بارے میں متفق نہ ہونا،اختلاف رائے رکھنا،بحث کرنا،لڑنا،جھگڑنا۔ـ الی: کسی کے پاس اکثر آتے جاتے رہنا،کی جگہ اکثر جانا،جایا کرنا،کسی شخص سے اکثر ملاقات کرنا،کسی جگہ اکثر جانا۔کسی جگہ آنا جانا۔ـعلی: مصیبت وغیرہ کا کسی پر پڑنا،نازل ہونا،کو اچانک آلینا۔اِستَخلَفَ ہ: کو جانشین یا حلقے کا مددگار پادری مقرر کرنا۔خَلْف: پیچھے،پچھلا حصہ،جانشین (جمع) خُلُوف و من خَلْفُ: پیچھے۔خَلْفَ: کے پیچھے،کے بعد،کی پشت پر۔جَرَی خلفها: وہ اس (عورت) کے پیچھے پیچھے دوڑا۔من خَلْفِ: کے پیچھے۔من الخَلْف: پیچھے سے۔الی الخلاف: پیچھے کو،پیچھے کی طرف،پیچھا۔الی خلف الشیء: کے بعد،کے نقش قدم پر۔فی الخلف: پیچھے،پس منظر میں۔خلفی: عقبی۔خِلْف جمع أخلاف: بھٹنی،چوچی،(جانوروں کا) تھن (عورتوں کا) سرپستان،نپل۔خُلْف: عدم مشابہت،فرق،تفاوت،نمایاں فرق اختلاف،تناقض،اختلاف۔خَلَف جمع أخلاف: بدل،قائم مقام،جانشین،اولاد،خلف،نسل،چشم و چراغ۔خِلْفَة: عدم مشابہت،فرق،تفاوت،اختلاف،(پودوں کی نموثانی،دن اور رات وغیرہ کا) ایک دوسرے کے پیچھے آنا اور اس کی جگہ لینا۔خَلِیفة جمع خُلَفاء و خلائف: حلقے کا مدد گار پادری،قائم مقام،نمائندہ،وکیل،جانشین،خلیفہ۔(زمانہ گزشتہ میں تیونس کی ملکی انتظامیہ کا ایک بڑا اہلکار جس کا سربراہ قائد کہلاتا تھا،(پچھلے زمانہ میں) ہسپانوی مراکش کے حاکم کا لقب۔المِنطَقة الخَلِیفیة: خلافتی علاقہ۔خِلافَة: مددگار پادری کا عہدہ،قائم مقام،نمائندہ،وکیل کا عہدہ،جانشینی،خلیفہ کا عہدہ یا حکومت،خلافت،زمانہ سابقہ میں خلیفہ کا انتظامی محکمہ۔مِخلاف جمع مخالیف: صوبہ (یمن میں) خِلاف جمع خلافات: اختلاف،فرق،تفاوت،عدم مشابہت،تجاوز،انحراف،کج روی،نمایاں فرق،تخالف،تباین،تضاد،بے محل ہونا،تردید،مخالفت،اختلاف رائے آویزش،لڑائی جھگڑا،ناموافقت،مباحثہ،مناقشہ۔خِلافَ: سے قطع نظر،کے مقابلہ میں۔خِلافُهُ بمعنی غیرہ: دوسرا،دیگر،جیسا،خلافهم: مذکورین کے علاوہ دوسرے لوگ و خلافه: اور اس جیسا۔بخلاف: سے قطع نظر،کے مقابلہ میں،کے برخلاف،کے برعکس،کے علی الرغم،کے الٹ،کی ضد،سے مختلف۔خِلافًا ل: کے برخلاف،کے برعکس،کے علی الرغم،کے خلاف۔علی خلاف ذلك: کے برخلاف کے برعکس،کے علی الرغم،سے مختلف نہیں بلکہ (ایک طرف تو یہ) دوسری طرف (یہ) خِلافی: اختلافی،نزاعی،تکراری۔مخالفة جمع مخالفات: نمایاں فرق،تخالف،تباین،تضاد،تردید،خلاف ورزی،چھوٹا جرم،چھوٹے جرم پر جرمانہ۔تَخَلُّف: دور رہنا،سامنے نہ آنا،غیر حاضری،غیر موجودگی،کام سے بھاگنا،بلا اجازت غیر حاضر رہنا۔(تخلف عن الحضور بھی کام سے بھاگنے یا بلا اجازت غیر حاضر رہنے کے معنی میں ہے)۔پیچھے رہ جانا۔سفر کے دوران کسی جگہ تھوڑا سا رکنا (جیسے ریلوے کی گاڑیوں کا)،پسماندگی۔اِختلاف جمع اِختلافات: اختلاف،عدم مشابہت،تفاوت،فرق،اختلاف،رنگا رنگی،تبدیلی،تغیر،مختلف،اختلاف رائے،ناموافقت،مباحثہ،مناقشہ۔الرعية علی اختلاف المذاهب الدينية: بلا لحاظ مذہبی فرقوں کے ملک کی رعایا۔علی اختلافِ احزابهم: خواہ وہ کسی سیاسی جماعت سے تعلق رکھتے ہوں۔الفواكه علی اختلافها: تمام مختلف پھل،ہر قسم کے پھل۔مَخلُوفَة جمع مَخلُوفات: اونٹ کی کاٹھی،گدی،یا زین۔مُخَلَّف: چھوڑا ہوا،پیچھے چھوڑا ہوا،بچا کھچا،پس خوردہ۔مُخَلَّفات: ورثہ،ترکہ،میراث،جائیداد،ریزے،پس خورد اشیاء۔بچی کھچی چیزیں۔مخالِف: مختلف،بے میل،بے جوڑ،متضاد،عکس،الٹ،تردیدی،نمایاں،مخالف،متصادم،باہم دگر آویزاں خلاف ورزی کرنے والا۔مُتَخَلِّف: بقیہ،پس ماندہ پس خوردہ،بچا کھچا،رکا ہوا،ترقی پذیر،جمع متخلفون: جو پیچھے رہ گیا ہو،پیچھے رہ جانے والا۔المتخلفات: ورثہ،ترکہ،میراث،جائیداد،پس خوردے ردی ٹکڑے،پرزے،فضلہ،آخور،بیکار گوشت (چھیچھڑے اوجھڑی وغیرہ) تُربةٌ مُتَخَلِّفَة: ردی سامان۔المِیاهُ المُتَخَلِّفَة: گندا پانی،گندے نالے کا پانی،بدرو کا پانی۔مُختَلِف فی (علیه): اختلافی،نزاعی۔مُختَلِفٌ من: سے مختلف،مختلف فی/علی: کے بارے میں مختلف الرائے،اتفاق نہ کرنے والا،غیر متفق۔

خلق: خَلَقَ ـُ خَلْقًا و خَلْقَةً ہ: کو پیدا کرنا،عدم سے وجود میں لانا۔الکذب: جھوٹ گھڑنا۔خَلَقَ الغلامُ: لڑکے کا اچھے اخلاق والا ہونا۔تَخَلَّقَ و اِختَلَقَ الکذب: جھوٹ گھڑنا،افتراء کرنا۔الخَلْق (مص): لوگ،فطرت۔الخِلْقَة جمع خِلَق: فطرت،ہیئت۔الخَلِیق جمع خُلُق و خُلَقاء: کامل اور معتدل ساخت والا۔الخَلِیقَة جمع خلائق: اللہ تعالی کی مخلوق طبیعت۔المُختَلق: کامل اور معتدل ساخت والا۔

۲۔خَلَقَ ـُ خَلْقًا و خَلْقَةَ الادیمَ: چمڑے کا اسے کاٹنے سے پہلا اندازہ کرنا۔

۳۔خَلَقَ ـُ خَلْقًا و خَلْقَةَ الشیءَ: کو ہموار کرنا،چکنا کرنا،نرم کرنا۔خَلِقَ ـَ خَلَقًا و خَلُقَ ـُ خُلُوقًا و خُلُوقَةً و خَلاقَةً: چکنا ہونا،نرم ہونا۔خَلَّقَ العودَ:

(ان) کو ماموں بنانا۔ یا (ان میں) سے ماموں بنانا۔
الخال جمع اَخْوَال و اَخْوِلَة و خُؤُول و خُؤَّل و خُؤُولَة: ماموں۔ الخَالَة جمع خَالَات: خالہ آپ کہتے ہیں: هما ابنا خالة: وہ دونوں ایک دوسرے کی خالہ کے بیٹے ہیں۔ الأَخْوَل: بہت سے ماموؤں والا۔ رجل مُخْوِلٌ و مُخْوَل و مُخَال: شریف ماموؤں والا۔ الخُؤُولَة: ماموں ہونے کا رشتہ۔
۴۔ الخال: فوج کا جھنڈا۔ الخَوْلَة (ح): ہرنی۔
◌ خَوَّلَ ہ ہ یا ۔ل ہ: کو کوئی چیز دینا، عطا کرنا مرحمت کرنا کو (مراعات) دینا، کا (حق) ماننا یا تسلیم کرنا کا کچھ کرنے کا اختیار تسلیم کرنا۔ ۔ہ ہ یا ل ہ: کو کوئی (قانونی حق) دینا، کو (خوبی) عطا کرنا۔ خال جمع اَخْوَال و خُؤُول و خُؤُولَة: ماموں (جمع خِیلَان): (چہرے پر) تل، پیدائشی نشان۔ داغ، حسین خط۔ خَالَة جمع خَالَات: خالہ۔ خَوَل: جائداد منقولہ، خانگی سامان، مویشیوں اور غلاموں پر مشتمل ملکیت، نوکر چاکر، رقاص، زنانہ شخص، خَوَلِيّ: (کھیتوں یا باغوں کا) نگران، منتظم، مالی، باغبان۔ خُؤُولَة: ماموں کا رشتہ۔ مُخَوَّل ب: کا مختار، مجاز۔

خام: خَامَ ۔ خَوْمَانَاتِ الارضُ: زمین کا صحت کے ناموافق ہونا۔ اَخَامَ اِخَامَةً الفرسُ: گھوڑے کا تین ٹانگوں پر کھڑا ہونا۔ الـخَام جمع اَخْوَام: سوتی کپڑا۔
◌ خام (دیکھو خام) ابجدی ترتیب سے)

خان: ۱۔ خَانَ ۔ خَوْنًا و خِیَانَةً و مخانةً و خَانَةً فی كذا: میں خیانت کرنا۔ ۔العهدَ: عہد توڑنا کہا جاتا ہے: خَانَهُ العهدَ او الامانةَ: سے عہد میں پورا نہ اترنا یا کی امانت میں خیانت کرنا۔ صفت: خَائِن جمع خُوَّان و خَانَة و خَوَنَة۔ ۔ہُ سيفُهُ: کی تلوار کا اچٹ جانا۔ ۔ہُ الدهرُ: زمانہ کا کسی کی حالت کو فراخی سے تنگی میں تبدیل کر دینا۔ ۔الدلوَ الرشاءُ: ڈول کی رسی کا ٹوٹ جانا۔ خَوَّنَ ہُ: کی طرف خیانت کی نسبت کرنا۔ تَخَوَّنَهُ الدهرُ: زمانہ کا کسی کی حالت کو فراخی سے تنگی میں تبدیل کر دینا۔ اِخْتَانَهُ: کی خیانت کرنا۔ اِسْتَخَانَ ہُ: کی خیانت کا ارادہ کرنا۔ الـخَائِنَة: خائن کا مؤنث۔ بہت خیانت کرنے والا۔ (الخائن کے ساتھ ت کا استعمال مبالغہ کا معنی دیتا ہے۔ جیسے راویة میں، جس کا معنی ہے بہت روایت کرنے والا۔ الـخؤون و الـخوّان: بہت خیانت کرنے والا۔ الـخَوَّانَة: بڑا خائن (تاء مبالغہ کی ہے۔ بہت خیانت کرنے والا) سرین۔

۲۔ خَانَ ۔ خَوْنًا: جسمانی طور پر اور نظر میں کمزور ہونا۔ ۔تْهُ رِجْلَاهُ: چل نہ سکنا۔
۳۔ خَوَّنَ ہُ و خَوَّنَ منه و تَخَوَّنَ: کو آہستہ آہستہ کم کرنا۔ اِخْتَانَ المالَ: مال چرا لینا۔
۴۔ خَوَّنَ و تَخَوَّنَ ہُ: کی نگہبانی کرنا، دیکھ بھال کرنا۔ اسی سے ہے: كانت الحُمَّى تَتَخَوَّنُهُ: اس کو بخار وقت پر آتا تھا۔
۵۔ الخان: ترک بادشاہوں کا لقب۔ ۔ جمع خانات: دکان، سرائے۔ (مو) آواز کا زیر و بم (فارسی لفظ)۔ الـخُوَان و الخِوَان جمع أَخْوِنَة و خُوُن: دستر خوان۔ عام لوگ اسے سُفْرة کہتے ہیں۔
◌ خَانَ ۔ خَوْنًا و خِیَانَةً ہُ: سے غداری کرنا، بے وفائی کرنا، سے بیوفا ہونا، سے دغا بازی کرنا، کو دھوکا دینا، دغا دینا، فریب دینا، جل دینا، ٹھگ لینا، کی شرافت سے ناجائز فائدہ اٹھانا، کو مرعوب کرنا۔ ۔زَوْجَتَهُ: اپنی بیوی کو دھوکا دینا۔ ہ: (یادداشت کا) کسی کو دھوکا دینا، غلط خیال دلانا، جل دے جانا۔ ۔ہ: سے الگ ہو جانا، کو چھوڑ دینا، کا وقت پر ساتھ نہ دینا، کا مصیبت کے وقت ساتھ چھوڑ دینا، سے دغا کرنا۔ ۔ہ: کی آواز وغیرہ نہ نکلنا۔ ۔ہ: وعدہ ایفا نہ کرنا۔ ۔عهدا: عہد توڑنا، خَوَّنَ ہ: کو غدار، بے وفا، بے ایمان، ناقابل اعتبار یا، غا باز سمجھنا یا کہنا، پر بھروسہ نہ کرنا، اعتبار نہ کرنا، شک و شبہ کرنا، کے متعلق بدگمانی کرنا سے بدظن ہونا۔ تَخَوَّنَ ہ: کو بگاڑنا خراب کرنا گھٹانا، کمزور کرنا، نقصان پہنچانا، میں خلل ڈالنا، (حق) تلفی کرنا، (جذبات) کو ٹھیس پہنچانا، بے جا اثر ڈال کر موافق بنانا۔ اِخْتَانَ ہ: کو دھوکا دینا، ٹھگنا، سے دغا بازی کرنا، کو احمق بنانا، سے دو رخی چال چلنا، کو پکڑوا دینا، کو دغا سے دشمن کے حوالے کرنا۔ اِسْتَخْوَنَ ہ: پر بھروسہ نہ کرنا، اعتبار نہ کرنا، کے متعلق بدگمانی کرنا، سے بدظن ہونا۔ خِیَانَة: بے ایمانی بد عہدی، عہد شکنی، وعدہ خلافی، دھوکا، مکر، فریب، کھوٹ، بغاوت، غداری، بے وفائی، سرکشی، دغا بازی، فریب دہی، دھوکا دہی، افشائے راز، دغا نمک حرامی، بے وقوف بنانا۔ نقض اعتبار۔ خیانةُ الامانة: اعتبار شکنی۔ خِیَانَة عُظْمى: بغاوت، غداری۔ خیانةُ الوُعُود: وعدہ شکنی۔ خؤون: بے ایمان، غدار، بے وفا، نمک حرام، غدارانہ، دغا باز، ناقابل اعتبار، دھوکے باز، گمراہ کن، فریب دہ، دھوکے میں ڈالنے والا۔ خَوَّان: ناقابل اعتماد، غیر معتبر، بے وفا، غدار، نمک حرام، بے ایمان۔ دغا باز۔ خائن جمع خُوَّان و خَ[...] بے ایمان، غدار، بیوفا، نمک حرام، ناقابل اعتماد، غدارانہ، دغا باز، دھوکے باز، جھوٹا، دروغ گو۔

خوّ: خَوَّ ۔ خَوَّات الدارُ: گھر کا مسمار ہو جانا۔ ۔ت النجومُ: بغیر بارش ہوئے ستاروں کا غروب ہونا۔ الـخَوّ: بھوک، کشادہ وادی۔ ۔والـخُوّ: شہد۔ الخُوَّة: کشادہ، زمین، فراخ زمین۔

خوی: ۱۔ خَوَى ۔ خَوَاءً البيتُ: گھر کا گرنا، منہدم ہونا، خالی ہونا۔ ۔راسُهُ: نکسیر کی وجہ سے زیادہ خون نکلنے سے سر کا خون سے خالی ہونا۔ ۔خَوِيَ و خَوَاءً الرجلُ: خالی پیٹ ہونا، بھوکا ہونا۔ خَوِيَ ۔ خَيًّا و خُوِيًّا و خَوَايَةً المكانُ: جگہ کا خالی ہونا۔ خَوَّى تَخْوِيَةً البعيرُ: اونٹ کا بیٹھنے میں پیٹ کو زمین سے اونچا رکھنا اور دونوں یعنی پیٹ اور زمین کے مابین جگہ خالی ہونا۔ ۔الطائرُ: پرندے کا اڑنے میں دونوں بازوؤں کو لٹکانا۔ اَخْوَى اخواءً الرجلُ: آدمی کا بھوکا ہونا۔ اِخْتَوَى اِخْتِوَاءً: بے عقل ہونا۔ ۔الفرسَ: گھوڑے کی اگلی پچھلی ٹانگوں کے درمیان نیزہ مارنا۔ الـخَوَى و الـخَوَاء: خالی پیٹ ہونا، دو چیزوں کے درمیان خالی فضاء۔ خَوَاءُ الفرس: گھوڑے کی اگلی پچھلی ٹانگوں کے درمیان کی جگہ۔ الـخَوِى: خالی پیٹ والا۔ الأَخْوَى مونث خَيَّاء و خَوْيَاء: بے عقل۔ الخَوِيّ: پست نرم زمین۔
۲۔ خَوَى ۔ خَوًى و خَوَاءً الزندُ: چقماق کا آگ نہ دینا۔ ۔ت النجومُ: ستاروں کا بے بارش کے ہونا۔ أَخْوَى اِخْوَاءً الزندُ: چقماق کا آگ نہ دینا۔ ۔ت النجومُ: ستاروں کا بے بارش کے ہونا۔
۳۔ خَوَى ۔ خَوًى و خَوَايَةً الشيءَ: چیز کو اچک لینا۔ اَخْوَى اِخواءً ما عند فلان: سے سب کچھ لے لینا۔ اِخْتَوَى اِخْتِوَاءً ما عند فلان: سے سب کچھ لے لینا۔ ۔البلدَ: شہر کو طے کرنا۔
۴۔ خَوَى ۔ خَيَّات النجومُ (فلك): ستاروں کا غروب ہونے کے لئے جھکنا۔
۵۔ خَوَّى و اَخْوَتِ الماشيةُ: مویشی کا بہت موٹا ہونا۔
۶۔ الـخَوَاء: پہلے وجود میں مادہ کے عناصر کی آمیزش (یونانی لفظ)
◌ خَوَى ۔ خَوَاءً و خَوًى: خالی ہونا، بھوکا ہونا۔ خَوِيَ ۔ خَوَاءً: خالی ہونا، ننگا ہونا، بے کیف ہونا، تیرہ و تار ہونا، اداس کرنے والا ہونا، اجاڑ ہونا، سنسان ہونا، اداس کرنے والا ہونا، اجاڑ ہونا، سنسان ہونا، غیر آباد ہونا، بنجر ہونا۔ خَوَاء و خَوًى: (پیٹ کا) خالی

ہونا، بھوک۔ خَـــاوٍ: خالی، اجاڑ، سنسان، بنجر، غیر آباد۔ بے کیف، تیرہ وتار، اداس کرنے والا خَـــاوٍ علی عُرُوشِهِ: مکمل طور پر برباد، ویران، اجڑا ہوا، خاوی الوفاض، بمعنی خالی الوفاض: خالی ہاتھ، خالی تھیلا یا کیسہ لئے ہوئے، ایک مرتبہ بے شکار میں پکڑی جانے والی مچھلیوں کے بغیر خَاوَی ہٗ: سے مل جانا، کی صحبت میں شامل ہوجانا، کے ہمراہ ہونا، کے ساتھ ہونا، کا ہمسفر ہونا۔ خُوَی: چھوٹا بھائی۔ خُوَۃ: مواخات، بھائی بنا، بھائی چارہ، برادری، بھائی بندی، برادرانہ تعلقات، ایک ہی عقیدہ کے لوگ۔ مُخَاوٍ: برادانہ، بھائی بندی کا، بھائی چارہ کا، دوستداری کا۔

خاب: خَابَ ـِ خَیْبَةً و تَخَیَّبَ: طلب میں ناکام ہونا، کی امید ٹوٹنا۔ کہا جاتا ہے۔ خَابَ سَعْیُهُ: اس کی کوشش ناکام رہی۔ خَیَّبَ و اَخَابَ ہٗ: کو ناکام کرنا، محروم کرنا۔ قدحٌ خَیَّاب: آگ نہ دینے والی چقماق۔ اَلمَخِیبَة: ناکامی کا سبب و باعث۔

○ خَابَ ـِ خَیْبَةً: ناکام ہونا، ناکام رہنا، (منصوبہ وغیرہ) کا ٹھیک نتیجہ نہ نکلنا۔ محروم ہونا، مایوس ہونا، بے اثر ہونا۔ ناامید ہونا، کی (امید) کا ٹوٹنا، کی (توقع) کا باطل ہونا کی (امید) خاک میں ملنا، کی (آس) ٹوٹنا، (کے اخلاق) بگڑنا، مشین وغیرہ کا خراب ہونا۔ خَیَّبَ و اَخَابَ: ناکام کرنا، ـ ہ: کو ناکام بنا دینا، کی راہ میں حائل ہونا، مزاحم ہونا، کو بے اثر کرنا، (تجویز) کو خراب کر دینا۔ ـ آمالَهُ: کی امیدوں کو توڑنا، کی آس توڑ دینا۔ تَخَیَّبَ بمعنی خَابَ۔ خَیْبَة: ناکامی، منصوبہ (یا تجویز کی) ناکامی، خط کا پتے پر نہ پہنچنا، شکست، مایوسی، محرومی، ناکام رہنا، ٹائیں ٹائیں فش ہونا، ناامیدی۔ وَلَدُ خَیْبة اور بِنتُ خَیْبَة: ناکارہ شخص۔ خائِبُ: ناکام، رائیگاں، لاحاصل، ناامید، مایوس۔

خات: خَاتَ ـِ خَیْتًا و خُیُوتًا: آواز کرنا۔

خار: ا۔ خَارَ ـِ خَیْرًا: صاحب خیر ہونا۔ ـ اللهُ لَكَ فی الأمر: اس کام میں اللہ تعالیٰ تمہارے لئے بہتری کرے۔ خَایَرَهُ فی العلم فَخَارَهُ: علم میں کسی سے سبقت لیجانا۔ الخَیْر جمع خُیُور: خیر، بھلائی، چیز کا اپنے کمال کو پہنچنا۔ مال۔ جمع اَخیار و خِیار بہت خیر والا۔ خیر: اسم تفضیل، اَخْیَر کا مُخَفَّف مونث خَیْرة۔ کہا جاتا ہے: فلانةٌ خَیْرَةُ الناس و خَیْرُهم: فلاں عورت سب لوگوں سے اچھی ہے۔ الخِیر: بزرگی، شرافت، اصل۔ الخَیْرَة جمع خَیْرات: بہت خیر والی عورت، عمدہ چیز۔ الخَیْرِیَّة: عمدگی، برتری۔ الخَیِّر مؤنث خَیِّرَة: کریم۔ بزرگ الخَیْرَی و الخُورَی و الخُورَی و الخِیرَی: خیر میں اسمائے مبالغہ۔ کہا جاتا ہے: رجلٌ خَیْرَیٰ: بہت خیر والا آدمی۔

۲۔ خَارَ ـِ خِیَرَةً و خِیَرَةً و خِیَرًا الشیءَ علی غیرہ: ایک چیز کو دوسری پہ فضیلت دینا، برتری دینا۔ ـ ہٗ: کو منتخب کرنا، پسند کرنا اسی سے ہے: اَللّٰهُمَّ خِرلی: اے اللہ میرے لئے دونوں باتوں میں سے بہتر کا انتخاب فرما۔ خَیَّرَ الشیءَ علی غیرہ: ایک شئے کو دوسری پہ فضیلت دینا، برتری دینا۔ ـ و خَایَرَهُ فی الامر و بین الامرین: کو دونوں باتوں میں سے ایک کے انتخاب کا اختیار دینا۔ تَخَیَّرَ و اخْتَارَهُ: کو چن لینا، منتخب کرنا، کا ذخیرہ کرنا۔ اِسْتَخَارَ اِسْتِخَارَةً: بھلائی و خیر طلب کرنا۔ ـ اللهَ: خدا تعالیٰ سے دعا کرنا کہ بہتر کام اس کے حق میں پسند فرمائے۔ الخِیَرَة و الخِیْرَة من الشیء او القوم: افضل و اعلیٰ چیز یا قوم۔ الخِیار: پسندیدگی۔ کہا جاتا ہے: اَنتَ بالخِیار: تم جو چاہو پسند کرو۔ خِیارُ الشیء: افضل و اعلیٰ چیز۔ الأَخْیَر مؤنث خِیرَی و خُورَی جمع اَخَایِر: زیادہ اچھا۔ المُختارُ (مفع): کہا جاتا ہے: انتَ بالمختار: جو چاہو پسند کرو۔

۳۔ الخِیَر: ہیئت۔ الخِیار (واحد خِیارة) (ن): ککڑی، کھیرہ۔ خِیار شَنبَر (ن): املتاس الخِیرِی (ن): ایک پھولدار نبات۔ الخَیرِیَّة: سلطنت عثمانیہ کا ایک پرانا سکہ۔

○ خَارَ ـِ خَیرًا: چننا، انتخاب کرنا، ـ ہ علی: کو پر ترجیح دینا۔ خَیَّرَہ بین ـ فی ـ: کو میں سے، سے کسی چیز کے انتخاب کا اختیار دینا کو میں سے، سے کسی چیز کے چناؤ، انتخاب، یا اختیار کرنے یا پسند کرنے کا حق دینا یا متبادل صورت دینا۔ ـ ہ علی: کو پر ترجیح دینا۔ خایَرَہ: کا مقابلہ کرنا، کے خلاف حصہ لینا۔ خایَرَہ: کا مقابلہ کرنا، کے خلاف حصہ لینا۔ کو انتخاب یا چناؤ کرانا یا کرنے دینا، کو اختیار، حق انتخاب یا متبادل صورت دینا۔ تَخَیَّرَ ہ/ ہ: کو چننا منتخب کرنا، توڑنا، اکٹھا کرنا۔ اِختارَ: چننا، منتخب کرنا۔ ـ ہ/ ہ: کو چننا، منتخب کرنا، کا انتخاب یا چناؤ کرنا، کو توڑنا۔ اکٹھا کرنا، کو حاصل کرنے کا فیصلہ کرنا۔ ـ ہ علی: کو پر ترجیح دینا۔ اِختارَ اللّٰهُ الی جوارہ ـ اللہ تعالیٰ ـ کو اپنے پاس لے گیا۔ اِستَخارَ ہ: سے اپنے لئے اچھی یا بہتر (چیز) طلب کرنا یا کی درخواست کرنا۔ ـ: رہنمائی کی اہلیت رکھنے والے سے رجوع کرنا، قرعہ اندازی کرنا۔ استخار اللّٰهَ فی: میں اللہ تعالیٰ سے رہنمائی چاہنا۔ خَیْر جمع خِیار و اَخیار: اچھا، عمدہ، اعلیٰ، ممتاز، برتر، قابل تعریف، بہتر، بہترین۔ جمع خُیُور: اچھی چیز، خدا کی رحمت، دولت، مال، فراوانی، کثرت، تونگری، جائیداد، خیر، نیکی، نفع، فائدہ، مفاد، فوقیت، غلبہ، بہبود، بہبودی، خیرات۔ خَیرُ الناس: بہترین شخص خِیارُ الناس و اَخیارُ الناس: بہترین لوگ، نسل انسانی کا انتخاب۔ هو خیرٌ منك: وہ تم سے بہتر ہے۔ هو خیر لك: یہ تمہارے لئے بہتر ہے۔ الخیر کل الخیر: بہت ہی بہتریں۔ الخیر العام: رفاہ عام، رفاہ عامہ، بہبود عام۔ دولة الخیر العام: رفاہی ریاست لِخَیرِ کے فائدہ کے لئے۔ لِخَیرِ اَنفُسِهِم: ان کی اپنی بھلائی کے لئے اعمال الخَیر: خیراتی کام صباحَ الخیر اور صباحك بالخیر: سلام، صبح بخیر۔ ذَکَرَہُ بالخیر: کا اچھا تاثر رکھنا، کی تعریف، کرنا۔ خَیرِی: خیراتی، سخی، فیاض، فیض رساں بہی خواہ، انسانی دوستی کا، ہمدردانہ جَمعِیة خَیرِیَّة: خیراتی ادارہ۔ خَیرِیَة: خیرات، فیاضی، انسانی ہمدردی، سخاوت، کرم، نیک دلی، بہی خواہی، خیر خواہی، خیر اندیشی، کرم، فیض رسانی، کرم فرمائی، نیکی، بھلائی، احسان۔ خَیِّر: سخی، فیاض، آزاد خیال، حریت پسند، حاتم، فیاضانہ، خیراتی، مُخَیِّر: کرم فرما، مہربان، فیض رساں، بہی خواہ، خیر خواہ شفیق، نیک دل، خَیرَة جمع خَیرات: اچھا کام، اچھی چیز۔ جمع خَیرات: (زمین یا ملک) کے قدرتی وسائل، خزانے نعمتیں، برکتیں۔ خِیرَة و خِیَرَة: بہترین انتخاب، شروع، آغاز، شباب، کسی چیز کا بہترین حصہ، عرق یا جوہر، انتخاب، چیدہ، خِیرِی: ایک قسم کا پھول جس سے لونگ کی خوشبو آتی ہے۔ اَخیَر مؤنث خِیرَی و خُورَی جمع اَخایِر: بہتر، برتر۔ خِیار: چناؤ، انتخاب، پسند یا انتخاب کا اختیار، قوت انتخاب کا استعمال، پسند یا ناپسند کا اختیار، دست برداری کا حق۔ بہترین، انتخاب، آغاز، شروع، کسی چیز کا بہترین حصہ، عرق یا جوہر، چیدہ۔ خِیارِی: پسند پر موقوف، اختیاری، رضا کارانہ۔ اِختِیار: چناؤ، انتخاب (جمع اختیارات) (ـ علی: پر ترجیح) پسند یا انتخاب کا اختیار، آزاد اختیار کا ارادہ۔ اِختیاراً: اپنی مرضی سے، رضا کارانہ طور پر، آپ سے آپ، اپنے آپ، خود بخود۔ اِختیاری: رضا کارانہ، انتخابی (مطالعات)۔ مُخَیَّر: پسند یا انتخاب کا اختیار رکھنے والا۔ مُختار فی: چناؤ، پسند یا انتخاب میں

آزاد۔مُخْتاراً: رضا کارانہ، خود بخود، طبعی طور پر، اپنی مرضی سے۔ مُخْتار: چنا ہوا، ترجیح دیا ہوا، منتخب، پسندیدہ چیدہ، عمدہ، نفیس، مقبول، منظور نظر، دلپسند، پسندیدہ۔مُخْتارات: انتخاب، منتخب تحریریں، منتخب کلام، منتخب فقرے، گلدستہ نظم۔(جمع مَخاتِیر) گاؤں کا چودھری۔

خیز الخیزران: دیکھو خزر۔

خاس ا۔خاسَ ـِ خَیساً اللحمُ: گوشت کا بدبودار ہونا۔

۲۔خاسَ ـِ خَیساً: کم ہونا۔—البیعُ: سرد بازاری ہونا۔ خَیَّسَ هٗ: کو کم کرنا۔

۳۔خاسَ ـِ خَیساً و خَیساناً بالعهد: عہد شکنی کرنا، بیوفائی کرنا، دغا دینا۔—بالوعد: وعدہ خلافی کرنا۔

۴۔خاسَ ـِ خَیساً الرجلُ: جھوٹ بولنا۔الخَیس: جھوٹ۔

۵۔خاسَ ـِ خَیساً الرجلُ: ذلیل ہونا۔— الرجلَ او الدابّةَ: کسی آدمی یا جانور کو مطیع وتابع دار کرنا۔ خَیَّسَ هٗ: کو مطیع وتابع دار بنانا۔کہا جاتا ہے خَیَّسَ الجمل: اونٹ پر سوار ہو کر اس کو سدھانا، رام کرنا، کو روکنا۔المُخَیَّس و المُخَیِّس: جانور کو سدھانے کی جگہ۔جیل، قید خانہ۔

۶۔الخَیس: غم، گمراہی، خیر و بھلائی۔الخِیس جمع اَخْیاس: گنجان اور گھنا درخت، شیر کی جھاڑی۔ الخِیسة جمع خِیَس: شیر کی جگہ۔

○ خاسَ ـِ خَیساً و خَیساناً ب: (عہد یا وعدہ) پورا نہ کرنا۔

خاش: خاشَ ـِ خَیشاً مافی الوعاء: برتن کی چیز نکال دینا۔الخَیش: کمینہ آدمی۔— جمع خُیُوش و اَخْیاش (واحد خَیشَة): کتان کا بنا ہوا کھردرا کپڑا۔مِرْوَحَةُ الخَیش: کتان کے کھردرے کپڑے کا پنکھا، جسے اہل عراق گیلا کر کے چھت سے لٹکایا کرتے تھے اور اس سے بندھی رسی کو بار بار کھینچنے سے کمرے میں ٹھنڈی ہوا چلنے لگتی تھی۔الخَیّاش: کتانی کھردرا کپڑا بیچنے والا۔

○ خَیش: سن کا کپڑا، ٹاٹ، کرنچ، ولایتی ٹاٹ، بوریا کینوس (Can vas)۔خَیشَة: ٹاٹ، بورے، سن کے کپڑے کا ٹکڑا (جمع خَیشات و خِیَش): بورا، تھیلا، گھاس پھوس کی چٹائی۔ نیچے کا موٹا گدا، پیالی۔ بدوی خیمہ۔

خاص ا۔خاصَ ـِ خَیصاً: تھوڑا ہونا صفت: خائص الخَیص: تھوڑی سی چیز۔کہا جاتا ہے نلتُ منه خَیصاً خائصاً: میں نے اس سے تھوڑی سی چیز پائی۔الخُیَیصَی: تھوڑی (چیز)۔کہا جاتا ہے: فی المرعی خیصیً من العشب: چراگاہ میں گھاس تھوڑی سی ہے۔الخُیصان: تھوڑا مال۔

۲۔خَیِصَ ـَ خَیَصاً: چھوٹی بڑی آنکھوں والا ہونا۔ صفت: اَخْیَص مؤنث خَیصاء۔

خاط: ا۔خاطَ ـِ خَیطاً الثوبَ: کپڑا سینا صفت: فاعلی خائِط و خاطّ و خَیّاط۔ صفت مفعولی: مَخِیط و مَخْیُوط بمعنی سلا ہوا کپڑا۔خَیَّطَ الشیبُ فی رأسه: سر میں بڑھاپے کے آثار ظاہر ہونا۔تَخَیَّطَ رأسُهُ بالشیب: سر میں بڑھاپے کے آثار شروع ہونا۔الخَیط جمع خُیُوط و خُیُوطة و اَخْیاط: دھاگا، ڈورا، ستلی، ڈوری، پیکٹ یا گڈی باندھنے کی رسی پھول کے نر عضو کا ریشہ دار حصہ جو بنیادی چیز کا حامل ہوتا ہے۔الخَیط الأبیَض: صبح کی روشنی۔الخیط الأسوَد: رات کی تاریکی۔خَیطُ باطِلٍ: ترمرے۔کہا جاتا ہے هو ادقّ من خیطِ باطلٍ: وہ ترمروں سے بھی زیادہ لطیف ہے۔ الخِیاط و المِخیَط: سوئی۔الخِیاطة: درزی کا پیشہ۔

۲۔خاطَ ـِ خَیطانُ الحیّةُ: سانپ کا زمین پر رینگنا۔ اسی سے ہے: هذا مَخِیطُ الحیّة: یہ سانپ کے رینگنے کی جگہ ہے۔

۳۔خاطَ ـِ علیه خَیطةً: پر ایک ہی دفعہ گزر جانا یا تیزی سے گزر جانا۔اِختاط و اِختطی الیه: پر ایک ہی دفعہ گزرنا یا تیزی سے گزرنا۔

۴۔الخَیط جمع خِیطان من النعام او الجراد: شتر مرغ کا ریوڑ یا ٹڈی دل۔—من الرقبة: حرام مغز۔ کہا جاتا ہے: جاحشَ عن خَیطِ رقبته: اس نے اپنے خون کا دفاع کیا۔خَیطُ باطلٍ: ہوا۔الخِیط والخَیطی من النعام او الجراد: شتر مرغ کا ریوڑ یا ٹڈی دل۔

○ خاطَ ـِ خَیطاً و خَیَّطَ هٗ: کو سینا، ٹانکے لگانا، کانجیہ کرنا، کی سلائی کرنا۔خَیط جمع خُیُوط و اَخْیاط و خِیطان: دھاگا، ستلی، ڈوری، بان، رسی، ریشہ، پیکٹ یا گڈی باندھنے کی رسی، فیتہ، تار، سوت، ریشہ دار چیز۔خیطُ اَمَلٍ: امید کی کرن۔خَیطِیّ: ریشہ دار، دھاگے جیسا۔خِیاطه: سوئی۔خِیاطة: سینا، سلائی، سوئی سلائی کا کام، گون دوزی۔آلةُ الخِیاطة: سلائی کی مشین۔خَیّاط جمع خَیّاطون: درزی خَیّاطة جمع خَیّاطات: گون دوز، درزن۔

مِخْیَط: سوئی۔خائِط: درزی۔

خیع خَیعَلَ هٗ: کو بلا آستین کی قمیص پہنانا۔تَخَیعَلَ: بلا آستین کی قمیص پہننا۔الخَیعَل: بلا آستین قمیص (ح): بھیڑیا، چھلاوہ، غول بیابانی۔

خیف: ا۔خَیِفَ ـَ خَیَفاً: ایک نیلی اور دوسری سرمگین آنکھوں والا ہونا۔صفت: اَخْیَف مؤنث خَیفاء جمع خِیف۔تَخَیَّفَ الْواناً: مختلف رنگوں والا ہونا، رنگ برنگ ہونا۔الخَیفان (واحد خَیفانة) (ح): رنگ برنگ پروں والی ٹڈی۔

۲۔خَیَّفَ عن القتال: لڑائی سے منہ موڑنا۔

۳۔خَیَّفَ القومُ: کسی جگہ اترنا۔

۴۔خَیَّفَتِ المرأةُ باولادها: اخیافی بھائیوں کی ماں ہونا۔الاَخْیاف: مختلف لوگ۔کہا جاتا ہے هم اخوةٌ اَخْیاف او بنو اخیاف: ان کی ماں ایک اور باپ الگ الگ ہیں۔ وہ ماں کی طرف سے بھائی۔ ماں جائے بھائی ہیں۔

۵۔الخَیف: پہاڑ کے دامن میں اونچی نیچی زمین۔پانی بہنے کی جگہ سے اونچی جگہ۔تھن کی کھال۔الخَیفة: چھری، شیر کی جھاڑی۔الخَیفاء جمع خَیفاوات و خِیف: کشادہ تھنوں والی۔الخَیفان (واحد خَیفانة): لوگوں کی کثرت۔(ن): ایک پہاڑی بوٹی۔

خال: ا۔خالَ ـَ خَیلاً و خِیلاً و خالاً و خَیلةً و خِیلةً و خَیلاناً و خَیلُولةً و مَخِیلةً و مَخالةً الشیءَ: کا خیال کرنا، گمان کرنا۔اس کا مضارع سے واحد متکلم کا صیغہ اِخالُ و اَخالُ ہے۔خُیِّلَ اِلیه و لهٗ انّهٗ کذا: ایک چیز کو وہم سے کوئی اور چیز خیال کرنا۔خَیَّلَ تخییلاً السحابُ: بادل کا گرجنا، چمکنا اور برسنے کے قریب ہونا۔فیه الخیرَ: میں بھلائی کے نشان معلوم کرنا۔— تخییلاً و تَخَیُّلاً علیه: پر تہمت لگانا۔خایَلَتِ السحابةُ: بادل کا بارش کی امید دلانا۔اَخْیَلَتِ السماءُ: بادل کا برسنے کے لئے تیار ہونا۔— ت الناقةُ: اونٹنی کے تھنوں میں دودھ ہونا۔—القومُ: ایسے بادل کو دیکھنا جس سے بارش کے برسنے کی امید کی جائے۔اِخْتالَ القومُ: بمعنی اخیل القوم: یعنی ایسے بادل کو دیکھنا جس سے بارش برسنے کی امید کی جائے۔علیه الشیءُ: کا کسی پر دشوار و مشتبہ ہونا۔تَخَیَّلَ له انه کذا: شبہ ہونا اور وہم ہونا کہ وہ ایسا ہے۔—ت السحابةُ: بادل کا بارش کے نشانات لے کر ظاہر ہونا۔—هٗ: کو فراست سے معلوم کرنا۔—فیه الخیرَ: میں بھلائی

کے نشان معلوم کرنا۔ ـ علیہ: میں فراست سے بھلائی کا پتہ لگانا۔ اِستَخالَ السحابۃ: بادل کو دیکھ کر اس کو برسنے والا خیال کرنا۔ الخال جمع خیلان: گمان، وہم۔ ضرور برسنے والا بادل، بجلی، سخی آدمی۔ الخیال جمع اخیلۃ: گمان، وہم۔ ـ والخیالۃ جمع خیالات: خواب میں دکھائی دینے والی صورت۔ شکل انسانی، سایہ، وہمی صورت۔ خیال۔ دھوکا یعنی کھیتوں میں نصب کی ہوئی وہ بناوٹی انسانی شکل جس کو دیکھ کر جانور اور پرندے ڈریں۔ اور اس کو انسان سمجھیں۔ الخیالات: بیداری میں دکھائی دینے والے انسانوں اور درندوں کی صورتیں جو پاگل پن اور بخاروں کے اعراض ہوتے ہیں۔ (طب): آنکھ کے سامنے محسوس ہونے والے رنگ گویا وہ فضا میں پھیلے ہوئے ہیں اور مچھروں وغیرہ جیسی شکلیں جو ہوا میں پھیلی ہوتی ہیں اور غالباً آنکھ میں پانی اترنے کا اعلان ہیں۔ المخیل: بھلائی کا اعلان کرنے والا، جس سے نیکی کی امید کی جائے کلامٌ مخیل: مشکل کلام۔ الاخیل: ایک بدشگونی کا پرندہ۔ المُخَیِّلۃ والخیالیۃ: قوت متخیلہ یا خیالیہ۔ السحابۃ المُخیلۃ و المَخِیلۃ و المُخَیَّلۃ و المختالۃ: وہ بادل جس کے برسنے کی امید ہو۔ المَخِیلۃ جمع مَخَایِل: بدگمانی، اندیشہ وسوسہ۔ المخایل من السُحُب: بارش کی امید دلانے والے بادل اسی سے ہے: ظهرت فیه مَخایلُ النجابۃ: اس میں شرافت کی نشانیاں نمایاں ہوگئیں۔

۲۔ خَیَّلَ تَخییلاً عن القوم: کمزور اور بزدل ہونا۔ الخال جمع خِیلان: کمزور دل یا کمزور جسم والا آدمی۔

۳۔ خَایَلَہٗ: سے فخر کرنے میں مقابلہ کرنا۔ تَخَیَّلَ الرجلُ: تکبر کرنا۔ تَخایَلَ تخایُلاً و اِختالَ اِختیالاً: اکڑ کر چلنا، تکبر کرنا۔ الخال جمع خِیلان: تکبر، متکبر آدمی۔ الخالۃ: مغرور عورت۔ الخائل جمع خالۃ: متکبر، مغرور۔ الأخایِل: متکبر، مغرور۔ کہا جاتا ہے: رجلٌ اُخایِل: متکبر آدمی۔ الخُیَلاء و الخِیَلاء و الخَیلۃ: خود پسندی، غرور۔

۴۔ اَخیَلَ واِختالَ المکانُ بالنبات: جگہ کا سبزہ سے بھرا ہوا ہونا۔ ارضٌ مُتَخَیِّلۃ و مُتخایِلۃ: اپنی مدت پر آ کر پھولنے والی زمین۔

۵۔ تخیَّل علیه: کو پسند کرنا۔

۶۔ الخال جمع خِیلان: بڑا پہاڑ، جھنڈا، نرم کپڑا۔ بے بیوی والا، چھوٹا ٹیلہ، گھوڑے کی لگام، کفن: بدن کا تل۔ گال کا تل۔ ـ من النسب: ماموں (دیکھو خول) الخَیل جمع خُیول و اَخیال: گھوڑوں کا گروہ۔ مجازاً سوار گھڑ سوار۔ کہا جاتا ہے: اَتی بخَیلِه و رَجِلِه: وہ سواروں اور پیادوں کو لے آیا۔ الأخیَل م خیلاء جمع خِیل و اَخایِل: بدن پر تل رکھنے والا۔ ـ والمخیل و المخیول: بدن پر تل والا۔ الخیلان: ایک سمندری جانور جو آدھا انسان اور آدھا مچھلی ہوتا ہے۔ الخیّال جمع خیّالۃ: سوار، گھوڑوں والا۔ الخیلیات (ح): گھوڑے، گدھے وغیرہ پر مشتمل جانوروں کی ایک قسم۔

○ خالَ ـَ اَن: تصور کرنا کہ، خیال کرنا کہ، یقین کرنا کہ، فرض کرنا کہ، گمان کرنا کہ۔ ـ ہ ہ: کو کوئی سمجھنا، خیال کرنا، تصور کرنا، قیاس کرنا۔ ـ ہ ہ: کو کچھ سمجھنا، خیال کرنا، تصور کرنا۔ خَیَّلَ الی ان: کو باور کرانا کہ ـ الی ہ: کو کا خیال دلانا، کو کی تجویز پیش کرنا، کو تاثر دینا کہ۔ خُیِّلَ الیه (لهٗ) ان: اس نے تصور کیا، گمان کیا یا خیال کیا گیا...... اسے ایسا لگا کہ، اسے معلوم ہوا جیسے۔ علی ما خَیَّلَتْ النفسُ: جیسا کہ دل کہتا ہے، اگرچہ اس کی منصوبہ بندی نہیں کی گئی تھی، جیسا کہ ہوتا ہے، بے جھجک، بے سوچے سمجھے۔ اَخیَلَ: مشکوک ہونا، مشتبہ ہونا، تذبذب ہونا، غیر یقینی ہونا، پیچیدہ ہونا، مشکل ہونا، دشوار ہونا۔ تَخَیَّلَ ہ: کا تصور کرنا، کا گمان کرنا، ـ ل: کے دل میں آنا۔ کا تصور کرنا، کو لگنا۔ تَخَیَّلَ فیه الخیر: میں اچھی خصوصیات کا شبہ کرنا، کی اچھی خاصیتوں کا گمان کرنا، کے متعلق اچھی رائے رکھنا۔ تَخَایَلَ ل ب: کو جھوٹ موٹ جتانا کہ، کے سامنے ایسا کرنا جیسے۔ ـ: خود غلط یا خود بین محسوس کرنا، خود پسند ہونا، منکسر ہونا، مغرور ہونا، شان و شوکت دکھانے کا رویہ اختیار کرنا، اینٹھ کر چلنا، تحکمانہ انداز اختیار کرنا، اترا کے چلنا، اکڑ کے چلنا، عجیب عجیب خیالات سوچنا، ہر قسم کی وہمی اور خیالی تصورات رکھنا، سنکی ہونا، کسی بات کا خبط ہونا، مدہم اور وہمی خاکوں میں ظاہر ہونا۔ ـ علی: میں نظر آنا، پر دکھائی دینا، کے چکر لگانا۔ کے گرد و پیش پھرتے رہنا، کے لبوں پر (مسکراہٹ) نمودار ہونا، کے چہرہ پر سایہ سا گزر جانا۔ اِختالَ: برخود غلط یا خود بین محسوس کرنا، خود پسند ہونا، شان و شوکت دکھانے کا رویہ اختیار کرنا، اترا کے چلنا، اکڑ کے چلنا۔ خَیال جمع اَخیلۃ: جسم سے آزاد روح، بھوت، مردے کی روح جو مجسم نظر آئے، پیکر خیالی، طیف، خیال، تخیل، تصور، وہم، وہم کی پیداوار، وہمی صورت، خواب خیال، خواب کی باتیں، ہوا، خیال باطل، خام خیالی، سایہ، شائبہ، جھلک، مدھم عکس یا انعکاس۔ خیال شک: ذرا سا شک۔ خیالُ الصحراء: ڈراؤنا پتلا۔ جو پرندوں اور جانوروں کو بھگانے کے لئے کھڑا کیا جائے۔ خیالُ الظِلّ: سائے کا کھیل۔ خیالۃ جمع خیالات: بھوت، روح، پیکر خیالی طیف، واہمہ، وہم کی پیداوار، وہمی صورت، تصور، تخیل، خواب خیال، خواب کی باتیں، خیال باطل، ہوا۔ خیالی فرضی، موہوم، ذہنی، غیر حقیقی، وہمی، خیالی، تصوری، فکری، ذہنی، باطنی، عالم مثال کا، تصوراتی، تصور کا، مثالی۔ اَخیَل: زیادہ ڈھیٹ، زیادہ مغرور، زیادہ متکبر، زیادہ خود پسند، زیادہ اکڑ باز۔ اَخیَل جمع خِیل و اَخایِل: سبز رنگ کا کٹھ پھوڑا (پرندہ) خُیَلاء (مونث) گمان، تکبر، خود پسندی، خود بینی، نخوت، تمکنت۔ شیخی، ناز، گھمنڈ، خود آرائی آن بان، جاہ و جلال: الخُیَلاءُ: تکبر سے غرور سے، کبر و نخوت سے۔ خُیُولۃ: گمان، تکبر، خود پسندی، خود بینی: بیجا غرور، امارت پرستی۔ بد دماغی تکبر، غرور، تمکنت، نخوت، کبر، ـ مَخِیلۃ: گمان، تکبر، خود پسندی، خود بینی، بیجا غرور، امارت پرستی بد دماغی، تکبر، غرور، تمکنت، نخوت (جمع مَخَایِل) نشان، علامت، طبعی خصوصیت، نمایاں صفت گن، خصوصیت، خاصہ۔ جمع مخایل: نظر، نگاہ، بینائی، جو چیز نظر آئے، سایہ بھوت، سراب، دھوکا، ذہنی تصورات، صورتیں، مورتیں مجسمے، پتلے، شبیہیں، تصورات۔ تخییل: ڈرامے میں کوئی کردار ادا کرنا۔ فَنُّ تخییل: ڈرامہ کا فن۔ تَخَیُّل جمع تَخَیُّلات: تصور، قوت خیال، سراب، وسوسہ وہم، خیال خام، فریبِ خیال، فریبِ نظر، تصور کا دھوکا واہمہ، خیال، من کی موج، نرالہ خیال۔ تَخَیُّلِیّ: عجیب، نرالا، وہمی خیالی، انوکھا، فرضی، قیاسی، موہوم، فرضی، ذہنی۔ اِختیال: خود بینی، غرور، تکبر، شیخی، ناز، گھمنڈ، نخوت، خود پسندی خود آرائی، آن بان، جاہ و جلال، بد دماغی، گستاخی، تمکنت، خود بینی، نخوت۔ مُخَیِّلۃ: قوت متخیلہ، پرواز فکر، قوت خیال، قوت واہمہ خیالی شکلیں پیدا کرنے والی طاقت۔ مُخیل: مشکوک، مشتبہ، غیر واضح، غیر یقینی، پیچیدہ، مشکل، دشوار، دھندلا، مبہم، الجھا ہوا، بوکھلایا ہوا، پریشان کن، حواس باختہ کرنے والا۔ مُختال: مغرور، متکبر، شیخی باز، خود بین، خود پسند، اکڑ باز، ڈھیٹ، بدلحاظ گستاخ، دیدہ دلیر۔

○ خَیَّلَ: (گھوڑے کی پیٹھ پر) سرپٹ دوڑنا۔ خَیل

جمع خُيُول: گھوڑے، گھوڑے کی طاقت (horsep ower) سِباقُ الخيل: گھڑدوڑ۔
خَيَّال جمع خَيَّالة و خَيّالُون: گھوڑا سوار، سوار۔
خَيَّالة: گھوڑے سوار فوج، سواروں کا رسالہ۔ سَرِيَةٌ خَيَّالَةٌ: گھوڑے سوار فوج کا دستہ۔

خام: ۱- خَامَ ـِ خَيْمًا و خَيَمَانًا و خُيُومًا و خُيُومَةً و خِيامًا و خَيْمُومَةً: کسی جگہ اقامت کرنا۔ خَيَّمَ: خیمہ لگانا، نصب کرنا، خیمہ میں رہنا، ـ بالمكان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ ـ ت الكرمةُ: انگور کی بیل کا خیمہ کی طرح چھا جانا۔ ـ ت البقرُ: گایوں کا اپنے تھان پہ کھڑے رہنا۔ اَخَام اِخَامةً و اَخْيَمَ اِخْيَاماً الخيمةَ: خیمہ نصب کرنا۔ تَخَيَّمَ المكانَ و بالمكان و فيه: کسی جگہ اپنا خیمہ نصب کرنا۔

الخَيْمة جمع خِيَم و خِيام و خَيْمات و خَيْم: خیمہ، ڈیرہ، ہر وہ گھر جو اینٹ پتھر مٹی وغیرہ سے نہ بنایا گیا ہو۔ الخِيامَ: اونٹ کی عماریاں ہودے

الخَيَّام: خیمہ میں رہنے والا، خیمے بنانے والا۔ الخَيْمِي: خیمے بنانے والا، خیمے بیچنے والا۔ المُخَيَّم: خیمہ گاہ۔ الخِيميات (ن): پودوں کی ایسی قسم جن کے پھول خیمے کی شکل کے ہوتے ہیں۔

۲- خَامَ ـِ خَيْمًا و خَيَمانًا و خُيُومًا و خُيُومَةً و خِيامًا و خيمومَةً عن: بزدل ہونا، پیچھے لوٹنا۔ -القومُ فى القتال: جنگ میں کامیاب نہ ہونا۔

۳- خَامَ ـِ خَيْمًا و خَيَمانًا و خُيُوماً و خُيُومَةً و خِيامًا و خَيْمُومَة رجلَهُ: پاؤں اٹھانا۔ اَخَام اِخامَةً و اُخْيَمَ اِخْيَامًا الفرسُ: گھوڑے کا تین ٹانگوں پر کھڑا ہونا۔

۴- خَيَّمَ الريحَ فى الثوب: کپڑے میں خوشبو بسانا۔ تَخَيَّمَ تِ الريحُ الطيبة بالثوب و فيه: کپڑے میں خوشبو کا بس جانا اور کپڑے کا مہکنا۔

۵- الخَام جمع اَخْوام: وہ شے جس پر کاریگر کا ہاتھ نہ لگا ہوا مثلاً وہ الماس جو صیقل نہ ہوا ہو، وہ پتھر جس کو سنگ تراش نے نہ تراشا نہ ہو، وہ چمڑا جس کو دباغ نے رنگا نہ ہو اور وہ کپڑا جس کو دھوبی نے اجلا نہ کیا ہو۔ روئی کا بنا ہوا کپڑا۔ الخامَة جمع خام و خامات: تروتازہ گھاس۔ الخِيم: طبیعت، خصلت، تلوار کا جوہر۔

○ خَيَّمَ فى / ب: میں (سکون، خاموشی امن کا) طاری ہونا، پر حکمرانی کرنا۔ خَيْمةٌ جمع خيمات و خيام و خِيَم: خیمہ، ترپال، کنج، حملہ، شہ نشین سراپردہ، کھیل کے میدان کا بنگلہ (pavilion) مُخَيَّم: ڈیرہ فرودگاہ پڑاؤ۔ خیمہ گاہ، پڑاؤ، چھاؤنی۔ اَخَذَ خِيمَةُ: کی نبض دیکھنا، کی رائے معلوم کرنے کی کوشش کرنا۔ خِيم: طبیعت، مزاج، کردار، رجحان، جھکاؤ، رغبت، میلان۔

○ خام: حروف تہجی کی ترتیب سے دیکھئے۔

○ خَيَّة جمع خَيَّاتَ: پھندا۔ کمند، جال۔

# د

د: تلفظ دال۔ حروف تہجی کا آٹھواں حرف، حروف ابجد میں ۴ کے برابر ہے۔

داب: دَأَبَ - دَأْباً و دَأَباً و دُؤُوباً فی العمل: کوشش و محنت سے کوئی کام کرنا، کام کر کے تھک جانا۔ صفت دَائِب و دؤُوب دَأْباً و دَأَبَ الدابّۃ: جانور کو تیز ہانکنا۔ اَدْأَبَ اِدْآباً ہٗ: کو تھکا ڈالنا، کو پیہم کوشش کا ضرورت مند بنانا۔ الدئِب: تھکا ہوا، تھکا ماندہ۔ الدَّأْب و الدَّأَب (مص): کوشش و مشقت سے کوئی کام برابر کرتے رہنا۔ کسی کام میں لگا رہنا۔

۲۔ دَأَبَ - دَأْباً و دَأَباً و دُؤُوباً فی العمل: کسی کام کو برابر کرتے رہنا۔ صفت: دَائِب و دَؤُوب۔ اَدْأَبَ اِدْآباً ہٗ: کو جاری رکھنا۔ الدَّائبان: رات اور دن۔ الدأْب و الدَّأَب: عادت، شان۔

۳۔ دَأَبَ - دَأْباً و دَأَباً ہٗ: کو دھتکارنا، ہکارنا۔

○ دَأَبَ - دَأْباً و دَأَبا و دُؤُوباً فی / علی: پر جما رہنا، ڈٹا رہنا، قائم رہنا، ثابت قدم رہنا، میں انتھک ہونا، کو لگاتار کرنا۔ علی: میں حصہ لینا، شریک ہونا، کو تن دہی سے کرنا، میں کلیتہً لگ جانا، کو سرگرمی سے کرتے رہنا۔ دَأْب جمع اَدْأُب: عادت۔ دَأَب و دَأْب و دُؤُوب: استقلال، ثابت قدمی، بے حد محنت، انتھک ہونا، تن دہی، مشقت، شوق، سرگرمی۔ دَؤُوب: ان تھک، ثابت قدم، مستقل مزاج، متواتر، پے در پے۔ اَدْأَب: زیادہ ثابت قدم، زیادہ محنتی۔

○ دادۃ: آتون، آتو، آتوجی، گورنس، آیا، دایہ، کھلائی۔

داث: دَأَثَ - دَأْثاً: بوجھل ہونا۔ الثوب: کپڑے کا میلا ہونا۔ الثوب: کپڑے کو میلا کرنا۔ الدِئْث: سخت کینہ۔ الدَّأْثاء جمع دَآثٍ چھوکری، لونڈی ابنُ دَأْثاء: احمق۔

دأدأ: دَأْدَأَ دَأْدَأَۃً و دِئْداءً - بہت تیز دوڑنا۔ دَأْدَأَ دَأْدَأَۃً و دِئْداءً فی اِثْرِہٖ: کھوج لگانے کے لئے کسی کے پیچھے جانا۔

۲۔ دَأْدَأَ دَأْدَأَۃً و دِئْداءً الشیءَ: کو ڈھانپنا۔

۳۔ دَأْدَأَ - دَأْدَأَۃً و دِئْداءً الشیءَ: کو حرکت دینا، سکون میں لانا (ضد)۔ تَدَأْدَأَ: حرکت کرنا، ٹھہر جانا (ضد)

۴۔ تَدَأْدَأَ عن فرسہ: گھوڑے سے گر جانا۔ الحجرُ: پتھر کا لڑھکنا

۵۔ دَأْدَأَ دَأْدَأَۃً و دِئْداءً القومُ: لوگوں کا ہجوم کرنا، بھیڑ کرنا۔ تَدَأْدَأَ القومُ: الوگوں کا ہجوم کرنا، بھیڑ کرنا۔

۶۔ تَدَأْدَأَ عنہ: سے مائل ہونا، جھکنا۔ فی مشیہ: چال میں لڑکھڑانا۔

۷۔ الدَّأْدَأ و الدَّأْدَاء و الدَأْدَأَۃ جمع دَآدِیء من اللیالی: سخت اندھیری رات۔

دار: الدّار صینی (ن): دار چینی۔

دأص: دَئِصَ - دَأَصاً: اترانا۔ البعیرُ: اونٹ کا فربہ ہونا، پر گوشت ہونا۔ الدَّأَص: فربہی، پر گوشت ہونا۔

دأظ: دَأَظَ - دَأْظاً الاناءَ: برتن کو بھرنا۔ الرجلَ: پیٹ بھرے کو زبردستی کھلانا، غضبناک کرنا، کا گلا گھونٹنا۔ القرحۃَ: زخم کو دبا کر نچوڑنا۔ دَأْظاً: فربہ ہونا، موٹا ہونا۔

○ داغ جمع داغات: (ڈھوڑ ڈنگر وغیرہ پر لگایا ہوا) داغ، نشان

دأل ۱۔ دَأَلَ - دَأْلاً و دَأَلاً و دَأَلَی: سست چال سے چلنا۔ دَاءَلَ مُدَاءَلَۃً ہٗ: سے تیز رفتاری میں مقابلہ کرنا۔

۲۔ دَأَلَ - دَأْلاً و دَأَلاناً ہٗ: کو دھوکا دینا دَاءَلَ مُدَاءَلَۃً ہٗ: کو دھوکا دینا۔ الدَّأْل و الدُّئِل و الدُّؤَل و الدَّأَلان (ح): گیدڑ، بھیڑیا، نیولے سے مشابہ ایک جانور۔ الدُّؤَالۃ: لومڑی کا عَلَم جنس، اسم معرفۃ۔

۳۔ الدُّؤْلُول جمع دَآلِیل: مصیبت کہا جاتا ہے: وقع القومُ فی دُؤْلُول: قوم ایک مصیبت و پریشانی میں پڑ گئی۔

○ دال: حرف د کا نام۔

○ دالیا: دالیا (بڑے شوخ رنگ کے پھولوں کا پودا)

دأم: دَأَمَ - دَأْماً الحائطَ: دیوار کو سہارا دینا۔ الرجلَ: پر کود کر سوار ہو جانا۔ تَدَأَّمَ ہٗ الماءُ: کو پانی کا ڈھانپ لینا۔ تَدَاءَمَتْ علیہ الهمومُ او الامورُ: پر غموں یا کاموں کا ہجوم کرنا۔ الدَّأْمُ: ہر ڈھانپنے والی چیز۔ الدَّأْماء: سمندر۔

○ داما۔ مہرہ بازی، ڈرافس۔ لوحۃ الداماء۔ شطرنج کی بساط۔

○ دامجانۃ: دیکھئے دمجانۃ

○ دانتیلا: جھالر، کلابتون۔

دانق: دانَق و دانِق جمع دَوانِق: ایک قدیم سکہ (۴/۱ درہم) چھوٹا سکہ۔ ایک پیمانہ۔

○ دانمارك: دنمارك (Denmark) (ملک کا نام) دانمارِکی ڈنمارک کا باشندہ، ڈنمارک کی زبان

○ الدانوب: دریائے ڈینوب (The Danube)

دأی: دَأَیَ - دَأْیاً و دَأْیاً الذئبُ للصید: بھیڑیے کا شکار کو دھوکا دینا، فریب میں لانا۔ الدَّأْی جمع دَأَیات: سینے کی پسلیوں کی ملنے کی جگہ۔ ابن دَأْیَۃ (ح): کوا۔ الدَّایَۃ جمع دایات: دائی (فارسی لفظ)۔

دبّ ۱۔ دَبَّ - دِبّاً و دَبِیباً السقمُ فی الجسم او البلی فی الثوب: بیماری کا جسم میں اور بوسیدگی کا کپڑے میں سرایت کرنا۔ کہا جاتا ہے۔ دَبَّتْ

عـقـاربُـهُ اس کی چغلخوریاں اور ریشہ دوانیاں چل پڑیں۔ ــــ الجَدْوَلُ نہر کا بہنا۔ اَدَبَّ اِلى اَرْضِهِ جَدْوَلاً: اپنی زمین کی طرف نہر بہانا۔ اَدَبَّ البلادَ: اس نے ملک کو انصاف سے بھر دیا۔ هو يُدِبُّ علينا عـقـاربَهُ و يحرّش علينا اقاربَهُ: وہ ہم سے دشمنی کرتا ہے اور اپنے رشتہ داروں کو ہمارے خلاف بھڑکاتا ہے۔ الـمَدَبّ جاری ہونے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے۔ مَدَبُّ السَّيل و مَدَبُّ النمل: سیلاب کے بہنے کی جگہ، چیونٹیوں کے رینگنے کی جگہ۔ الدَّبُوب و الدَّيْبُوب: چغل خور

۲۔ دَبَّ ـ دَبًّا و دَبِيبًا: سانپ کی طرح رینگنا یا ہاتھوں پاؤں پر بچہ کی طرح گھسٹنا کہتے ہیں۔ هـو اكـذب مَـن دَبّ و درج: وہ زندوں اور مردوں سے زیادہ جھوٹا ہے۔ اَدَبَّ الـصـبـيَّ: بچہ کو ہاتھوں پیروں پر چلانا۔ الـدُّبّ جـمـع ادبـاب و دِبَبَة مؤنث دُبَّةٌ (ح): ریچھ۔ کہا جاتا ہے: ركـب دُبَّ فلان او دبَّة فـلان: اس نے فلاں شخص کا طریقہ اختیار کیا۔ الدُّبِّيّ: (کہا جاتا ہے) ليـس فـي الدار دُبِّيّ او دِبّـيّ: گھر میں کوئی نہیں۔ یہ صرف نفی میں کہا جاتا ہے۔) اللَّبَب (ح) گائے کا تازہ جنا ہوا بچہ۔ الدَّبيب (مص) ہر رینگنے والا۔ الـدَابَّة: الـداب کا مؤنث مذکر و مؤنث ہے، اس میں ۃ وحدت کی ہے۔ جمع دَوَابّ تـصـغير الدُّوَيْبَّة (ح): ہر رینگنے والا جانور (اغلب استعمال میں) ہر سواری اور بار برداری کا جانور۔ ارضٌ مَدَبَّة وہ علاقہ جہاں ریچھ بکثرت ہوں۔ الدَّبُوب و الدَّيْبُوب: ہر موٹی چیز۔ کہا جاتا ہے: ناقة دَبُوبٌ گوشت کی فراوانی کی وجہ سے چل نہ سکنے لیکن رینگنے والی اونٹنی۔ الـدَبّـاب مؤنث دَبَّابَة: تیز رینگنے والا، کمزور جو چلنے میں رینگے۔ الـدَّبَّـابَة جـمـع دَبّابات (اع) قلعہ کے محاصرہ میں استعمال ہونے والی ایک کل کچھ آدمی کل کے اندر گھس جاتے اور قلعہ کی فصیل کے پاس لیجا کر کھڑی کرنے پر فصیل میں سوراخ کر رہے تھے، ٹینک، بکتر بند گاڑی۔

۳۔ الـدُّبُّ الأكبر و الدُّبُّ الأصْغر: بنات النعش۔ الكُبْرى اور بـنـات الـنـعـش الصُّغرى: يادُبّ اكـبـر و دُبّ اصـغـر: (قطب شمالی کے قریب ستاروں کے جھرمٹ جو چھوٹے بڑے ریچھ کہلاتے ہیں۔) الـدُّبَّـة جـمـع دِبَاب: تیل وغیرہ کا برتن، ذ۔۔ بط کی شکل کی شیشہ کی بوتل، بہت ریتلی جگہ۔ جـمـع دَبّ: چہرے کا رواں۔ الـدَّبَب: رواں، بالوں کی کثرت۔ الـدَّبيب (ح) چھوٹا کیڑا جو پانی میں کھیلتا رہتا ہے۔ الـدَّبُـوب و الـدَّيْـبُـوب: گہرا غار۔ الـدُّبَّـاء واحد دُبَّـاءَة (ن) کدو۔ الـدَّبَان: رواں، بالوں کی کثرت۔ الاَدَبّ مـؤنـث دَبّـاءَ: بہت بالوں والا (ح) بہت بالوں والا اونٹ۔

۴۔ دَبْدَبَ دَبْدَبَةً بچہ کا ہاتھوں پر چلنا (عام زبان میں)۔ الحافرُ على الارض: کھر یا ٹاپ کا زمین پر پڑ کر آواز دینا۔ الدَّبْدَاب جمع دَبَادِيب: ڈھول۔

○ دَبَّ ـ دَبًّا و دَبِيبًا: رینگنا، پیٹ کے بل چلنا (رینگنے والے جانور کا)، آہستہ آہستہ آگے بڑھنا یا حرکت کرنا، ہاتھوں پاؤں پر چلنا، ـفي میں داخل ہونا، آنا ـفي نفسه (احساس، شک کا) کسی کے دل میں چپ چاپ گھس آنا۔ في پر پھیلنا، پھیل جانا، کو بھر دینا، میں سرایت کرنا، رچ بس جانا، پر چڑھائی کرنا، چڑھ دوڑنا، حملہ آور ہونا، چھا جانا، یلغار کرنا۔ ترقی کرنا۔ فـي: (حالت، خیال، احساس کا) کسی میں فوقیت حاصل کرنا، (احساسات کا) کسی میں مسلسل آنا رہنا، یا تیزی سے آنا۔ دبّ فيه دبيبُ الحياة: طاقت حاصل کرنا، دبَّبَ ه: کو تیز کرنا، کی نوک باریک بنانا، کو گاؤ دم بنانا۔ دُبّ جمع اَدْباب و دِبَبَة ریچھ۔ دُبِّيّ: خرس، ریچھ کی طرح کا۔ دَبّـه: ریت کا ٹیلہ، مٹی کا ڈھیر یا تودہ۔ دبيب: رینگنا، پیٹ کے بل چلنا، سرایت کرنا، ریل پیل، ہجوم، امڈ آنا، امڈ کر آنا، بہہ آنا، (احساسات، زندگی طاقت وغیرہ کا) بہاؤ۔ رینگنے والا جانور۔ دَبّـاب رینگنے والا، پیٹ کے بل چلنے والا، زمین پر پھیلنے والا۔ دَبّابة جمع دَبّابات: ٹینک، بکتر بند گاڑی۔ مَـدَبّ: مـن مدب النيل الى مصبّه: نشیبی نیل سے اس کے دہانہ تک۔ ـدَابَّة جمع دَوَابّ: جانور، چوپایہ، حیوان، وحشی انسان، سواری کا جانور، (گھوڑا، خچر، گدھا) دُوَيْبَّة: چھوٹا یا ننھا جانور بہت ہی چھوٹا حیوان، کیڑا مکوڑا، کرم، حشرہ۔ مُـدَبَّب نوکدار، نوکیلا، تیز، چبھتی ہوئی نوک کا، مخروطی، گاؤدم۔

دبأ: دَبَأَ ـدَبْأهُ: کو لاٹھی سے مارنا۔ الشيءُ ساکن ہونا۔ دَبَّأَهُ و عليه: کو ڈھانپنا، چھپانا۔

دبج: ۱۔ دَبَجَ ـدَبْجاً و دَبَّجَ هُ: کو منقوش کرنا، مزین کرنا، خوبصورت بنانا۔ ــــ الطَّيْلَسَانَ: کو ریشمی کپڑا لگا کر زینت دینا، آراستہ کرنا، الدِّيبَاج جمع دَبَابِج و دَبَابِيج واحد دِيبَاجَة: ریشم کے تانے بانے والا کپڑا۔ (فارسی لفظ) الـدَّبَّـاج دیباج کپڑا بیچنے والا۔ الـمُدَبَّج ریشمی کپڑے سے مزین کیا ہوا۔

۲۔ الـدِّيبـاجَة: چہرہ۔ کہا جاتا ہے: فـلانٌ يـصـون ديباجتَهُ او يبذل دِيبَاجَتَهُ فلاں شخص اپنی عزت کی حفاظت کرتا ہے۔ دیباجہ کی حفاظت عزت سے کنایہ ہے اور دیباجہ کو ترک کرنا دناءت سے کنایہ ہے۔ یعنی فلاں شخص اپنی آبروریزی کرتا ہے۔ دِيبَاجَةُ الكتاب: کتاب کا دیباچہ۔ الـوجـهِ چہرے کی جلد کا حسن (فارسی لفظ) الـدِّيـبَـاجـتـان: ہر دو رخسارے۔ الـمُدَبَّج: بدشکل و بدفطرت۔ (ح) ایک بدہیئت آبی پرندہ۔

○ دَبَّجَ ه: کو آراستہ کرنا، سجانا کی تزئین کرنا، کی آرائش کرنا، کا سنگار کرنا، کی زیبائش کرنا، کو خوبصورت و خوشنما بنانا، کو تحریری لانا، کا ایک تحریری نوٹ یا ریکارڈ مرتب کرنا، کو اچھے اسلوب سے، پیش کرنا، وضع کرنا، ترکیب دینا، سنوارنا، دِيبَاج جمع دَبَابِيج زربفت، کمخواب، دِيبَاجة زربفت، کمخواب، دیبا، نظم کے تمہیدی یا ابتدائی حصے یا سطریں، تمہید، مقدمہ، چہرہ، حسن اسلوب، شہرت مسلمہ حیثیت، وقار، تَـدْبيج: سجاوٹ، تزئین، آرائش، زیبائش، زینت، لکھنا، تحریر، انشاء مقالہ، مضمون، کتاب لکھنا، مُـدَبَّجات تقریری زیغیں عمدہ صنائع۔

دبح: دَبَّحَ: سر جھکانا، پیٹھ پھیلانا، ذلیل ہونا۔ في بيته: اپنے گھر میں جمے رہنا، پڑے رہنا

دبخ: دَبَّخَ: بمعنی دَبَّحَ

○ دَبْدَبَ: چلنا، قدم رکھنا، تھپ تھپانا، دَبْدَبَة قدموں کی آواز، چاپ، آہٹ، چھت پر بارش کی ہلکی ٹپ ٹپ کی آواز، کھٹ کھٹ، کھڑکھڑانے پٹ پٹ کرنے کی آواز، دروازہ بند کرنے کی آواز، پھڑ پھڑانے کی آواز، پر جھاڑنے کی آواز۔ دَبْلُوبة جمع دَبَاكِيب: نوک، سر امخروطی سرا۔

دبر: دَبَرَ ـدَبْرًا و دُبُورًا النهارُ او الصيفُ: دن یا گرمی کا ختم ہونا۔ الـرجـلُ مرنا، پیچھے پھرنا، بوڑھا ہونا۔ دَبَرَ الكتابَ: کتاب کو نقل کرنا۔ بالشيء کو لے جانا۔ الـحديث عَن فلان: کسی کے مرنے کے بعد اس کی بات نقل کرنا یا بیان کرنا۔ دَبَّرَ الـحديثَ: غیر سے بات نقل کرنا۔ دَابَرَ مُدَابَرَةً و دِبارًا: مرنا۔ اَدْبَرَ فلانٌ: مرنا۔ عـنـه سے پیچھے پھرنا۔ اَدْبَرَتِ الدنيا: اقبال مندی کا ختم ہونا۔ اَدْبَرَ الامرُ: معاملہ ختم ہونا۔ اِسْـتَـدْبَرَهُ: کو پیٹھ دینا۔ الـدَّبْر (مص): موت۔ الدِّبْر: موت۔ دُبُرُ الصَّلاة نماز کا آخر۔ الدَّابر (فا): گذرا ہوا جیسے کہتے ہیں۔ امس الدابر: گذشتہ کل یہ تاکید کے طور پر ہے۔ جس طرح کہتے ہیں: رأيتُهُ بعيني: میں نے اسے اپنی آنکھ سے دیکھا۔ الدَّابِرَة ج دَوَابِر: دابر کا مؤنث، شکست۔ الدَّبْرَة:

لڑائی میں شکست۔ یہ ادبار کا اسم ہے۔ الدَبَار: ہلاکت۔ الدِبَار شکستیں، جنگیں۔ الدَبْرِیّ آخری وقت میں نماز۔ الدَبْرِی ایسے وقت میں آنے والی چیز جب اس کی ضرورت نہ رہے۔ کہا جاتا ہے۔ شَرُّ الرأیِ الدَبَرِیُّ: بری رائے وہ ہے جو بعد از وقت سوجھے۔ جاءَ دَبَرِیًّا وہ آخر میں آیا۔

۲۔ دَبَرَ۔ دَبْرًا ہُ کے پیچھے کے بعد آنا۔ السھمُ الھدفَ: تیر کا نشانہ سے ہٹ کر گرنا۔ تیر کا نشانہ سے آگے چلا جانا اور اس کے پیچھے گرنا۔ اَدْبَرَہٗ کو اپنے پیچھے کرنا۔ اِستَدْبَرَہٗ: کا پیچھا کرنا، کھوج لگانا۔ الدُبْر جمع اَدْبار من کل شیءٍ: ہر چیز کا پچھلا حصہ۔ الدُبُر جمع ادبار من کل شیءٍ ہر چیز کا پچھلا حصہ۔ ولأدْبار: آخر۔ کہا جاتا ہے: جاءَ دُبُرَ الشھرِ و فی دُبُرِہ و علی دُبُرِہ و اَدْبارَ الشھرِ و فی اَدْبارِہ وہ مہینہ کے آخر میں آیا۔ دُبُرُ البیت: مکان کا کونہ، پچھلا حصہ۔ الدُبْر کسی چیز کے پیچھے۔ آپ کہتے ہیں۔ جعل کلامی دَبْرَ اُذُنیہِ اس نے میری بات سے غفلت برتی اور اس پر توجہ نہیں دی۔ الدابِرُ: تابع، ہر چیز کا آخر، جوئے میں ناکامیاب تیر، آخری تیر۔ کہا جاتا ہے۔ مابقی فی الکنانۃ غیر الدابر: ترکش میں سوائے آخری تیر کے کچھ نہیں بچا۔ الدابِرَۃ انسان کی کونچیں، کھر کا پہلا حصہ۔ دابِرَۃُ الطیر: پرندے کے پاؤں کا پچھلا خار۔ الدِبْرُ ضد قبلہ کہا جاتا ہے: لیس لھذا الامر قِبْلَۃٌ ولا دِبْرَۃٌ: اس کی وجہ کا پتہ نہیں لگتا۔ الدَّبیر من الرجل: کے پیچھے کہا جاتا ہے۔ ھولا یعرف قبیلَہ من دَبیرِہ وہ آگے پیچھے کی تمیز نہیں رکھتا۔ یعنی پکا جاہل ہے۔ الدَّبَران (فلک) چاند کی ایک منزل جو برج ثور کے پانچ ستاروں پر مشتمل ہے۔ المُدابِر ناکامیاب تیر کا مالک۔

۳۔ دَبَرَ۔ دَبْرًا و دُبُورًا الریحُ ہوا پچھوائی رخ پر چلنا۔ دُبِرَ: کو پچھوائی ہوا لگنا۔ اَدْبَرَ فلانٌ: پچھوائی ہوا میں داخل ہونا۔ الدَّبُور پچھوائی ہوا۔ اس کے مقابل صبا ہے جو پوربی ہوا ہے۔

۴۔ دَبِرَ۔ دَبَرًا البعیرُ اونٹ کی پیٹھ میں کجاوہ کی وجہ سے زخم ہونا۔ صفت: دَبِرٌ۔ ...رَہٗ القتبُ: کی پیٹھ کو کجاوہ کا زخمی کر دینا۔ البعیرُ بمعنی: دَبِرَ البعیرُ۔ الدَّبِر: زخمی پیٹھ والا جانور، پیٹھ لگا جانور۔ الدَبَرَۃ جمع دَبَر و اَدْبار جانور کا زخم جو کجاوے وغیرہ سے لگے۔

۵۔ دَبَّرَ الامرَ کسی معاملہ پر سوچ بچار کرنا، اس کے نتیجے پر غور کرنا، اس پر توجہ کرنا اور اس کا انتظام کرنا۔ علی ھلاکہ: کی ہلاکت کے لئے حیلہ سازی اور کوشش کرنا۔ تَدَبَّرَ الامرَ معاملہ کے نتائج پر غور وفکر کرنا۔ اِستَدْبَرَ الامرَ: کا خلاف امید نتیجہ برآمد ہونا۔ الدَبْرَۃ جمع دِبار: نتیجہ۔ عاقبت۔

۶۔ دابَرَ مُدابَرَۃً و دِبارًا ہٗ سے دشمنی کرنا۔ تدابَرَ القومُ: آپس میں دشمنی رکھنا، اختلاف رکھنا اور ایک دوسرے سے تعلقات توڑ لینا۔

۷۔ الدَبْر واحد دَبْرَۃ جمع اَدْبُر و دُبُور شہد کی مکھیوں یا بھڑوں کا انبوہ، بہت مال، پہاڑ، سمندر میں جزیرہ نما قطعۂ زمین جس پر جوار بھاٹا ہوتا ہو۔ الدِبْر بہت مال یہ مفرد وجمع کے لئے یکساں مستعمل ہے۔ مثلاً کہتے ہیں۔ مالٌ دِبْرٌ و اموالٌ دِبْرٌ: ایک بہت مال یا کئی بہت مال۔ الدابِر اصل۔ کہتے ہیں۔ قطع اللّٰہُ دابِرَھم اللہ تعالیٰ ان کی بیخ کنی کرے۔ الدابِرَۃ جمع دَوابِر: نحوست۔ الدَبْرَۃ جمع دِبار: قابل کاشت قطعہ اراضی۔ الدِبار کھیتوں کی نالیاں۔ الدَبیر: گناہ، کہا جاتا ہے: عرف قبیلہ من دبیرہ: اس نے طاعت اور معصیت میں تمیز کر لی۔ الدَّبُّور جمع دَبابیر (ح): بھڑ، خارجی مظہر، شکل۔ المُدابَر: مقابل شریف والدین والا، نجیب الطرفین۔ المَدبُور: زخمی۔ بہت مال والا۔ الدَّبُّورَۃ: پتھر تراشتے وقت ان کو برابر کرنے والا آلہ۔ فصیح لفظ: "الصاقُور" ہے۔

○ دَبَرَ۔ دُبُورًا پیٹھ موڑنا، (وقت کا) گزرنا۔ دَبَّرَہٗ کے انتظامات کرنا، کے لئے منصوبے بنانا، کوئی چیز تیار کرنا، کا پیشگی بندوبست کرنا، کو منظم کرنا، کی تنظیم کرنا، کا خاکہ، نقشہ یا ڈیزائن تیار کرنا، کا نقشہ بنانا، کو بنانا، تشکیل کرنا، وضع کرنا کی تدبیر کرنا، کو ایجاد کرنا، کی اختراع کرنا، میں ہم آہنگی پیدا کرنا، کو ترتیب دینا، کا انتظام کرنا، بندوبست کرنا، اہتمام کرنا، (جھگڑا) چکانا، فیصل کرنا (اختلافات) ختم کرنا، کو ٹھیک ٹھیک کرنا، کا باعث بننا، (منصوبہ وغیرہ) پکانا، (چال) کی ترکیب ڈھونڈنا، کی تدبیر نکالنا یا کرنا، کا جتن کرنا، کو آہستہ آہستہ بنانا، کا نظم ونسق کرنا، کو چلانا، ضبط میں رکھنا، (کوئی طرز عمل) اختیار کرنا، کی نگرانی کرنا، دیکھ بھال کرنا، کو کرنا یا کر سکنا، کو ہوشیاری سے بنانا یا کا ہوشیاری سے بندوبست کرنا، کو (خاص سمت) چلانا، کو صف بستہ کرنا، کی صف آرائی کرنا، کو نظام کے تحت لانا، باقاعدہ بنانا کا، نگران ہونا، میں کفایت سے کام لینا، کو اچھی طرح سرانجام دینا، دَبَّرَ خِطَّۃً منصوبہ تخلیق کرنا یا اختراع کرنا۔ دَبَّرَ الشُؤونَ کاروبار کا سلسلہ چلانا، کی نگرانی کرنا۔ اَدْبَرَ عن/ علی: کی طرف پیٹھ کرنا، موڑنا، ــــ: فرار ہو جانا، بھاگ جانا، بچ جانا، ادھر ادھر ہٹنا، چپکے سے نکل جانا، کھسک جانا، تَدَبَّرَ: تیار ہونا، منصوبہ بننا، منظم ہونا، بندوبست ہونا۔ ہ / فی: پر غور وفکر کرنا، کے بارے میں گہری سوچ میں ہونا، دھیان میں ہونا، کو غور سے دیکھنا، کی اہمیت یا قدر و قیمت کا اندازہ کرنا، (بات) تولنا، پر غور کرنا، کو سوچنا۔ ــــ فی: کو احتیاط سے ہاتھوں میں لینا یا سے احتیاط کے ساتھ نبٹنا۔ تَدابَرَ: مقابل اطراف میں منہ پھیرنا، پشت سے پشت ملا کر کھڑا ہونا، مخالف ہونا، متضاد ہونا، مقابل ہونا، بالمقابل ہونا، الٹ یا الٹا ہونا، بے میل، بے جوڑ، الٹ، یا متضاد ہونا۔ اِستَدْبَرَہٗ کی طرف پیٹھ کرنا، موڑنا۔ دُبْر و دُبُر جمع اَدْبار: پڑا، پٹھا، سرین، چوتڑ، پچھلا حصہ، چت، پچھا، عقب، آخری حصہ، آخر، دم، پونچھ، دنبالہ، مِن دبر: پیچھے، عقب میں، پشت پر، پیچھے سے، عقب سے، وَلّی دُبُرَہٗ پیٹھ موڑنا، بھاگ جانا، راہ فرار اختیار کرنا، دَبَرِی: پیچھے پیچھے گھسٹتا ہوا، بعد از وقت، دیر سے پہنچنے والا، دَبْرَہ (تقدیر کا) پلٹنا۔ دَبُور پچھوا۔ دَبُّور جمع دَبابیر بھڑ، تَدْبیر جمع تدبیرات: منصوبہ سازی، تنظیم، ہدایت، انتظام، بندوبست، دیکھ بھال، ٹھکانے لگانا، قاعدہ، باقاعدہ بنانا، بچت، کفایت، کفایت سے کام لینا، (جمع تدابیر): قدم، اقدام، کارروائی، حرکت، چال۔ تدبیر المَنزِل و تدبیرٌ مَنزِلیٌّ: گھر کا انتظام، گھر بار کا بندوبست۔ قامَ بالتدابیر اللازمۃ و اِتَّخذَ التدابیرَ اللازمۃ: ضروری اقدامات کرنا، اِدْبار پسپائی، فرار۔ تَدَبُّر فی: پر غور و فکر، کے متعلق سوچ بچار، غور یا تامل، تَدابُر تفاوت، فرق، نمایاں فرق، موازنہ، محاکمہ، عدم مشابہت، دابِر: گذرا ہوا (وقت)، آخری، انتہائی یا دور ترین حد، انتہاء، جڑ، اصل، سرا، کنارا، قَطَعَ دابِرَ الشیءِ: کو جڑ سے اکھیڑنا، کا استیصال کرنا، کا قلع قمع کرنا، کو یکسر کچل دینا، بالکل دبا دینا۔ بالامس الدابر: گذشتہ روز، گذشتہ کل، ذھب کأمسِ الدابِرِ ہوا میں تحلیل ہو جانا، کوئی آثار چھوڑے بغیر غائب ہو جانا، (فی الواقع گذشتہ کل کی طرح)۔ مُدَبِّر: منیجر، ڈائریکٹر، حاکم، مرتب، رہنما، سرگروہ، سرغنہ۔ مُدَبِّرُ المکائد: منصوبہ باز، سازشی، مُدْبِر: مُدْبِرًا و مُقْبِلًا: پیچھے سے اور آگے سے۔ دُبارۃ (دُوبارَہ) بنڈل وغیرہ باندھنے کی ڈوری، رسی، سُتلی، طناب، دھاگا۔

دبس ا۔ دَبَسَ الشیءَ کو چھپانا، پوشیدہ کرنا۔ الشی

چیز کا چھپنا، پوشیدہ ہونا۔

۲۔ دَبَسَ العنبُ: انگور کا بہت میٹھا ہونا۔ العصیرُ المَغلِیّ: جوش کھا کر رس کا گاڑھا ہونا۔ الرجلُ العصیرَ: رس پکا کر گاڑھا کرنا۔ اِدْبَسَ تِ الارضُ: زمین کا سبزہ پھوٹنا۔ اِدْبَسَّ اِدْبِسَاسًا الفرسُ: گھوڑے کا سرخی مائل بھورے رنگ والا ہونا۔ صفت: اَدْبَس۔ الدَّبْس: ہر سیاہ شے، الدِبْس: پکایا ہوا گاڑھا شیرہ۔ الدِّبس: کھجور وغیرہ کا شیرہ، شہد۔ الدُبْسَة: سرخی مائل بھورا رنگ۔ الدَبّاس: شیرہ بنانے والا، شیرہ فروش۔

۳۔ الدِّبْس: بہت تعداد لوگوں وغیرہ کی۔ کہا جاتا ہے: مَالٌ دِبْسٌ: بہت مال۔ الدَّبُّوس جمع دَبَابِیس: گرز (فارسی لفظ)۔ الدَّبُّوس جمع دَبَابِیس: گرز: پن، سیفٹی پن۔

○ دِبْس: سیرپ (Sicup) راب، شیرہ (خصوصاً انگوروں کا) دَبُّوسٌ انکلیسی: سیفٹی پن۔

دبش: ۱۔ دَبَشَ دَبْشًا الشیءَ: کا چھلکا اتارنا۔ الطعامَ: کھانا کھانا: کہا جاتا ہے دُبِشَتِ الارضُ دَبْشًا: زمین کا تمام سبزہ چر لیا گیا۔ سَیْلٌ دُبَاش: تباہ کن سیلاب۔ مَکَانٌ مَدْبُوش: وہ جگہ جس کی سبزی ٹڈیاں چٹ کر گئی ہوں۔

۲۔ الدَّبْش (واحد دَبْشَة): پتھریاں اور ان کے ریزے (عام زبان میں) الدَبَش: گھر کا سامان، ردی سامان۔ الدَبْشَة: دشوار گزار جنگل (عام زبان میں)۔

○ دَبَش: ناکارہ سامان، ملبا، کوڑا کرکٹ، خس و خاشاک، آخور، نکمی یا ردی چیز، الابلا۔ دَبْش: روڑے کنکر، ٹوٹے ہوئے اینٹ پتھر۔

دبغ: دَبَغَ دَبْغًا و دِبَاغًا و دِبَاغَةً الجلدَ: چمڑے کو رنگ کرنا، نرم کرنا اور اس کی رطوبت اور عفونت دور کرنا۔ اِنْدَبَغَ: چمڑے کا نرم اور رطوبت اور عفونت سے پاک ہونا، رنگا ہونا۔ الدِّبْغ و الدِبْغَة و الدِبَاغ و الدِبَاغَة: چمڑہ رنگنے کا مسالہ۔ جِلْدٌ دَبِیغ: رنگا ہوا چمڑا۔ الدِبَاغَة: چمڑہ رنگنے کا پیشہ۔ الدَبّاغ: چمڑے رنگنے والا۔ المَدْبَغَة و المَدْبُغَة: چمڑے رنگنے کی جگہ، رنگ میں پڑے ہوئے چمڑے۔

○ دَبَغَ دَبْغًا ہ: چمڑہ کمانا، کھال پکانا، چمڑے کی دباعت کرنا۔ دِبَاغَة: فن دباغت، چمڑا کمانا، دَبّاغ: دَبّاغ، چمڑا کمانے والا۔ مَدْبَغَة جمع مَدَابِغ: چمڑے کی دباغت کا کارخانہ۔

دبق: دَبِقَ دَبَقًا الصائدُ الطیرَ: لاسہ سے پرندہ کا شکار کرنا۔ دَبِقَ دَبَقًا بہ: سے چمٹا رہنا۔ دَبَّقَ ہُ: کو لاسہ سے شکار کرنا۔ اَدْبَقَ ہُ: کو چپکانا، چمٹانا۔ تَدَبَّقَ الطیرُ: پرندہ کا لاسہ سے شکار ہونا۔ الشیءُ: لیس دار ہونا۔ الدِبْق و الدَابُوق و الدَبُوقَاء: پرندہ کو شکار کرنے کا لاسا۔ الدِبْق (ن): لائم درخت جس کا پھل پرندوں کا لاسا بنانے میں استعمال کیا جاتا ہے۔

○ دَبِقَ دَبَقًا: سے چپکنا چسپاں ہونا، سے لگایا، لپٹا رہنا، سے چمٹنا، چٹ جانا۔ دَبَّقَ ہ: پرندہ کو لاسا سے پکڑنا۔ دِبْق: لاسا۔ دَبِق: چپچپا، چپکنے والا لیس دار، لاسا لگا ہوا۔

دبک: دَبَکَ دَبْکًا: زور سے زمین پر پاؤں مارنا جس سے کرخت آواز پیدا ہوتی ہے۔ (عام زبان میں) ـہ علی الارض: کو زور سے زمین پر پٹخنا، پچھاڑنا۔ الوعاءَ: برتن کو پورا پورا بھرنا۔ دَبَّکَ تدبیکًا: زمین پر زور سے پاؤں وغیرہ مارنا اور کرخت آواز نکالنا۔ الدَّبْکَة: مشہور رقص جس میں ناچنے والے ایک دوسرے کا ہاتھ پکڑ کر تال کے ساتھ گاتے ہیں۔

○ دَبْکہ: اجتماعی رقص (گانے کے ساتھ)

دبل: ۱۔ دَبَلَ دَبْلًا و دُبُولًا الشیءَ: کی اصلاح و درستی کرنا۔ الارضَ: زمین میں کھاد ڈالنا۔ الدَبْل جمع دُبُول: پانی کی نہر۔ الدُبَال: کھاد۔

۲۔ دَبَلَ دَبْلًا تْ فُلانًا الدَبُولُ: اُس پر آفتیں ٹوٹ پڑیں۔ دَبَلَتْہُ الدبولُ: اس کی ماں نے اسے گم کر دیا۔ الدَبْل جمع دُبُول: طاعون، مصیبت، اولاد کی موت۔ الدُبْلَة و الدُبَیْلَة: مصیبت۔ الدَبُول: ہلاکت و مصیبت، وہ عورت جس کی اولاد مر گئی ہو۔

۳۔ دَبَلَ ہُ بالعصا: کو لاٹھی سے لگاتار مارنا۔

۴۔ دَبَلَ دَبْلًا و دَبَّلَ اللقمةَ: بڑا لقمہ لینا۔ الشیءَ: کو انگلیوں سے اکٹھا کرنا جیسے لقمہ کیا جاتا ہے۔ الدُبْلَة جمع دُبَل و دُبَل: بڑا لقمہ، ہر چیز کا ٹکڑا۔

۵۔ دَبِلَ دَبَلًا: موٹا ہونا، فربہ ہونا۔

۶۔ الدُبْلَة جمع دُبَل و دُبَل: کلہاڑی کا سوراخ۔ الدُبَلَة و الدُبَیْلَة (طب): پیٹ کی بیماری یا پیٹ کا پھوڑا یا گلٹی۔ الدَوْبَل (ح): پست قد گدھا۔ نرسور۔

۷۔ الدِبْلُومَاسِی: کسی حکومت کا سفیر، فن سفارت کا ماہر، سفارتی (یونانی لفظ) السلك الدبلوماسی: تمام غیر ملکی سفیر Diplomatic corps الدبلوماسیة: سفارت، فن سفارت میں مہارت، حکمت عملی، موقعہ شناسی۔

○ دِبْلَة جمع دُبَل: چھلا، انگوٹھی، انگشتری۔

○ دبلوم و دبلومہ جمع دبلومات: ڈپلوما، سند، فضیلت، سند، ڈگری۔

دبی: دَبِیَ ت الارضُ: چھوٹی ٹڈیوں کا زمین کے پودوں کو کھا جانا۔ صفت: مَدْبِیَة و مَدْبُوَّة۔ اَدْبَی ت الارضُ: زمین پر چھوٹی ٹڈیوں کا بکثرت ہونا۔ الدَبَی واحد دَبَاة (ح): چھوٹی ٹڈی، چیونٹی (اسم جنس)۔

دث: دَثَّ دَثًّا الصیادُ بہ: شکاری کا کسی چیز سے شکار کرنا، کسی چیز کو پھینکنا۔ ہ: کو پتھر مارنا، کو چوٹ مار کر تکلیف پہنچانا۔ ہٹانا۔ دَثَّتِ السماءُ: آسمان کا ہلکی بارش برسانا۔ الدَثّ والدَثَّة و الدِثَات: ہلکی بارش۔ الدُثَّة: ہلکا زکام۔ الدَثُوث: ہٹ جانے والا۔

دثر: ۱۔ دَثَرَ دُثُورًا الرسمُ: نشان کا محو ہونا، مٹنا۔ صفت: داثِر جمع دَوَاثِر۔ تَدَاثَرَ اسمُ: نشان مٹنا۔ اِنْدَثَرَ: محو ہونا، مٹنا۔

۲۔ دَثَرَ دُثُورًا السیفُ: تلوار پر زنگ چڑھ جانا، لگنا۔ الرجلُ: انسان پر بڑھاپے کے آثار کا آشکار ہونا۔ الثوبُ: کپڑے کا میلا ہونا۔ تَدَثَّرَ فرسَهُ: گھوڑے پر کود کر سوار ہونا۔ الدَثَر: میل کچیل۔

۳۔ دَثَرَ دُثُورًا الشجرُ: درخت کا پتے لانا، درخت پہ پتے لگنا۔ دَثَّرَ ہُ: کو چادر سے ڈھانپنا۔ تَدَثَّرَ و اِدَّثَرَ بالثوب: کپڑا اوڑھنا، کپڑے میں لپٹنا۔ صفت: مُتَدَثِّر و مُدَّثِّر (اس کی اصل مُتَدَثِّر ہے۔ ت دمیں مدغم ہو گئی ہے) الدِثَار: بدن سے ملے ہوئے کپڑے کے اوپر کا گرم کپڑا۔ وہ کپڑا جس کو سونے والا اوڑھ کر لیٹے۔

۴۔ دَثَّرَہُ: کو ہلاک کرنا۔ الداثِر: ہلاک ہونے والا۔

۵۔ اِدَّثَرَ: بہت مال جمع کرنا۔ الدَثْر: بہت مال۔ کہا جاتا ہے مَالٌ دَثْرٌ و مالان دَثْرٌ و اموالٌ دَثْرٌ یعنی دَثْر واحد، تثنیہ اور جمع سب کے لئے آتا ہے۔ کبھی جمع بھی لائی جاتی اور دُثُور کہا جاتا ہے۔ الدَثْر: بہت۔ کہا جاتا ہے عَسکرٌ دَثْرٌ: لشکر جرار۔ الدِثْر: مال کا انتظام کرنے والا۔

۶۔ الدَثُور و الدَثَارِیّ: سست، کاہل، بہت سونے والا۔ الأدْثَر: غافل

○ دَثَرَ دُثُورًا: بھلایا جانا، نگاہ تغافل کا شکار ہونا، بالکل بھولا ہوا ہونا، متروک ہو جانا، غیر مروجہ ہونا، وقیانوسی ہونا، بہت پرانی وضع کا ہونا، ناپید ہو جانا، مٹنا، مٹ جانا، کا نام و نشان نہ رہنا، حرف غلط کی طرح مٹنا (ہوا سے قدموں کے نشان، کھوج کا)۔ دَثَّرَہُ: کو ڈھانپنا، ڈھانکنا، لپیٹنا۔ ہ: کو تباہ و برباد کرنا، نیست و نابود کرنا۔ تَدَثَّرَ فی: میں لپٹنا، سے ڈھک جانا، کو اوڑھنا۔ اِنْدَثَرَ: کا نام و نشان مٹنا یا مٹ جانا۔ محو ہونا، پورانا ہونا، بھولا بسرا

ہونا، نگاہ تغافل کا شکار ہونا، متروک ہونا، غیر مروج ہونا، کارواج نہ رہنا۔ اِدَّثَرَ ب: میں لپٹنا، کو اوڑھنا۔ دِثَار: کمبل، چادر۔ مَدْثُور: گزرا ہوا، بہت پرانا، قدیم (زمانہ، وقت)۔

دج: ا۔ دَجَّ ـ دَجِیجًا و دَجَجَانًا القومُ: آہستہ چلنا۔ الداجّ جمع داجُّون و داجَّة: الحاج کی طرح یہ بھی مفرد و جمع میں یکساں مستعمل ہے۔ اس کا اطلاق خادموں اور بوجھ اٹھانے والوں پر ہوتا ہے۔

۲۔ دَجَّ ـ دَجِیجًا و دَجَجَانًا البیتُ: گھر کی چھت کا ٹپکنا۔

۳۔ دَجَّ ـ دَجًّا الستر: پردہ چھوڑنا، لٹکانا۔ دَجَّجَتِ السماءُ: آسمان کا ابر آلود ہونا۔ ہٗ: کو ہتھیار بند کرنا۔ تَدَجَّجَ: مسلح ہونا، پورا ہتھیار بند ہونا۔ کہا جاتا ہے: ۔ فی شِکَّتِه وہ اچھی طرح ہتھیار پوش ہوگیا۔ الدُّجَّة: سخت تاریکی۔ الدُّجُج سخت تاریکی، سیاہ پہاڑ، کالے پہاڑ۔ المُدَجَّج و المُدَجِّج: پوری طرح مسلح، کامل ہتھیار پہنے ہوئے۔ (ح) سیہی، (اس کے پروں کی اسلحہ سے تشبیہ کی وجہ سے)۔ اَسْوَد دُجَاجِیّ: کالا سیاہ۔ الدُّجُوجِیّ و الدَّیْجُوج جمع دَیَاجِیج: تاریک رات۔

۴۔ الدجاج: دال کی تثلیث کے ساتھ، البتہ دال کی فتح افضل ہے واحد دَجاجة جمع دُجُج: مرغی (پالتو یا جنگلی)۔ ـــ الھندی: ایک بڑا پرندہ جسے دجاج الحبش اور الدجاج الرومی بھی کہتے ہیں۔ الدَّجَاجة: عیال، دھاگے کی پیچک یا اس کا گٹا۔ الدُّجَاجِیّ: مرغیاں بیچنے والا۔

۵۔ دَجْدَجَ اللیلُ: رات کا تاریک ہونا۔

○ دَجَّ ـ دَجًّا و دَجِیجًا: آہستہ آہستہ چلنا۔ دَجَّجَهٗ بالسلاح: کو پوری طرح مسلح کرنا۔ دُجّ: ترغہ (ایک خوش الحان پرندہ) دُجَّة: سخت تاریکی، سخت اندھیرا۔ دَجاج (اسم جنس) چوزے، پرندے، مرغی (مرغا یا مرغ) دَجاجة: مرغی، چوزہ۔ دَجاجةُ الحبش: سرمئی مرغی۔ مُدَجَّجٌ بالسلاح: پوری طرح مسلح۔

دجر: دَجِرَ ـ دَجَرًا: حیران ہونا، مدہوش ہونا، صفت دَجِر و دَجْران جمع دَجْرَی و دُجَاری۔ داجَرَ مُداجَرَةً: بھاگنا، فرار ہونا۔ الدِجْران واحد دِجْرانة: بیل چڑھانے کیلئے نصب شدہ لکڑی۔ الدَّیْجُور جمع دَیَاجِیر و دَیَاجِر: تاریکی، اندھیرا (ہم کہا کرتے ہیں: النور و الدیجور: روشنی اور تاریکی) خاکستری رنگ کی سیاہی مائل مٹی۔

○ دَجِرَ ـ دَجَرًا: پریشان ہونا، مشکل میں پڑنا، سمجھ میں نہ آنا کہ کیا کرے یا کہے، گومگو کی حالت میں ہونا۔ دَیْجُور جمع دَیَاجِیر: تاریکی، اندھیرا، دھندلکا، اندھیرا، رات۔ دَیْجُورِیّ: تاریک، اندھیرا۔

دجل: ا۔ دَجَلَ ـ دَجْلاً: جھوٹ بولنا۔ البعیرَ: اونٹ پر قطران لگانا۔ دَجَّلَ البعیرَ: اونٹ پر قطران لگانا۔ الاناءَ: برتن پر سونے کا پانی چڑھانا گلٹ کرنا۔ الشیءَ: کو ڈھانپنا۔ الارضَ: زمین میں کھاد ڈالنا۔ الدَّجَال: گوبر، کھاد۔ الدُّجَیل و الدُّجَالَة: قطران۔ دِجْلة: عراق کے دو بڑے دریاؤں میں سے ایک کا نام: لفظ کی بناء پر مونث، دریا ہونے کی وجہ سے مذکر استعمال کیا جاسکتا ہے۔ کبھی اس پر ال بھی داخل ہوتا ہے۔ چنانچہ کہا جاتا ہے: الدِجلة اس کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ سیلاب آنے پر زمین کو ڈھاپ لیتا تھا۔ الدَّجَّال: سونے کا پانی۔ جمع دَجَّالُون و دَجَاجِلَة: بڑا جھوٹا، اسی سے ہے مسیح الدجّال وہ بڑا جھوٹا شخص جو آخر زمانہ میں ظہور کرے گا۔ الدَّجَّالَة: زمین پر چھانے والا ایک بڑا گروہ۔

۲۔ دَجَلَ ـ دَجْلاً و دَجَّلَ بالمکان: کسی جگہ اقامت کرنا، ٹھہرنا، مقیم ہونا۔

○ دَجَلَ ـ علی: کو دھوکا دینا، فریب دینا، سے دغابازی کرنا، کو جل دینا، ٹھگ لینا ـــ ٹھگ ہونا، دھوکے باز ہونا، عیار ہونا، فریبی ہونا، جھوٹا مدعی ہونا، لپاٹیا ہونا، ڈھونگیا ہونا، عطائی یا نیم حکیم ہونا۔ دَجَّلَ ہٗ: پرکوٹ کرنا، پلستر کرنا، لیپنا، پرملنا، پر سونے کا پانی چڑھانا، سونا چڑھانا، پرملمع کرنا، کو سنہرا رنگنا۔ ـــ علی: کو دھوکا دینا، فریب دینا، کو الو بنانا، ٹھگنا۔ دَجْل: عیاری، حیلہ گری۔ دروغ بافی، دھوکا، دغا، مکر، فریب، جھوٹ، فریب دے کر لوٹنا۔ دَجَّال جمع دَجَّالُون و دَجَاجِلَة: دھوکے باز، فریبی، جعلساز، ٹھگ، چالباز، پاکھنڈی، بہروپیا، عطائی، نیم حکیم، ڈھونگ، ڈینگیا، جھوٹا مدعی (مونث دَجَّالة): دجال، دشمنِ حضرت مسیح۔ تَدْجِیل: فریب، چھل، مکر، عیاری، دغابازی، حیلہ سازی، جھوٹ، ڈھونگیا پن، نیم حکیمی، عطائیت، عطائی پن، عطائی علاج۔

دجم: ا۔ دَجَمَ ـ دَجْمًا اللیلُ: رات کا تاریک ہونا۔ الدُّجْم: عشق کی تکالیف و بے چینیاں۔ کہا جاتا ہے ـ اخذته دُجَمُ العشق: اس کو عشق کی بیتابیوں نے گھیر لیا۔

۲۔ دَجِمَ ـ و دُجِمَ دُجْمًا: غمگین ہونا۔

۳۔ الدُّجْمُ من الشیءِ: کسی شے کی قسم۔ ـ غدیرٌ دَیْجَم: موجزن تالاب۔

دجن: ا۔ دَجَنَ ـ دَجْنًا و دُجُونًا الیومُ: دن کا ابر آور بارش والا ہونا۔ اللیلُ: رات کا تاریک ہونا صفت اَدْجَن مونث دَجْنَاء جمع دُجْن۔ اَدْجَنَ اللیلُ: رات کا تاریک ہونا۔ ت السماءُ: آسمان کا مسلسل بارش برسانا۔ المطرُ و الحُمّی: بارش یا بخار کا جاری رہنا۔ القومُ: بارش میں داخل ہونا۔ اِدْجَوْجَنَ الیومُ: دن کا بارش والا ہونا۔ الدَّجْن جمع دُجُن و دِجان و دُجُون و اَدْجان: چھا جانے والا سیاہ بادل، بہت بارش۔ کہا جاتا ہے: یومُ دَجْنٍ و یومٌ دَجْنٌ: بہت بارش والا دن اسی طرح: لیلة دجنٍ و لیلةٌ دَجْنٌ: بہت بارش والی رات۔ الأَدْجَن: تاریک۔ الدُّجْنَة جمع دُجَن و دُجُنات: تاریکی۔ فی اَلْوان الابل: اونٹوں کے رنگوں میں، بہت بری سیاہی۔ الدُّجُنَّة و الدَّجِنَة و الدِّجِنَّة جمع دُجُنّات: تاریکی، بارش برسانے والا سیاہ گھٹا ٹوپ بادل۔ کہا جاتا ہے: یوم دُجُنَّةٍ و یومٌ دُجُنَّةٌ: بہت بارش والا دن اسی طرح کہا جاتا ہے۔ لیلةُ دُجُنَّةٍ و لیلةٌ دُجُنَّةٌ: تاریک رات۔ لیلةٌ مِدْجَان: تاریک رات۔ الداجِنة و المُدْجِنَة من السحاب: بہت بارش برسانے والا بادل۔

۲۔ دَجَنَ ـ دُجُونًا بالمکان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ الحَمامُ و غیرُهٗ: کبوتروں وغیرہ کا مانوس ہونا صفت: داجِن مونث داجِن و داجِنة جمع دَواجِن کہا جاتا ہے: دَجَنوا فی لؤمِهم: وہ کمینگی کے عادی ہیں کہ اسے نہیں چھوڑتے۔

۳۔ داجَنَ مُداجَنَةً ہٗ: سے مداہنت کرنا، کو دھوکا دینا۔

○ دَجَنَ ـ دَجْنًا و دُجُونًا: (دن کا) دھندلا ہونا، سیاہی مائل ہونا، تاریک ہونا، گھٹا ٹوپ ہونا، تیز و تاریک ہونا۔ دُجُونًا: رہنا، ٹھہرنا، عادی ہونا، خوگر ہونا، پالتو ہو جانا، پالتو ہونا، مانوس ہونا، دَجَّنَ: سدھانا، مانوس کرنا، خوگر کرنا۔ ـــ ہٗ: جانور کو پالتو بنانا، مانوس کرنا، عادی کرنا۔ دَجَّنَهٗ لِخِدمةِ فلان: کو کے لئے کام کرنے والا بنانا، کو کی خدمت والا بنانا، داجَنَ ہٗ: کی چاپلوسی کرنا، کی خوشامد کرنا، کی خود پسندی کو تقویت دینا، کو پھلانا، جھانسا دینا، کو سبز باغ دکھانا، کی دلداری کرنا، کو پھلانا، کو دھوکا دینا، کے ساتھ میٹھی میٹھی باتوں سے مطلب براری کرنا، کو فریب دینا، بہکانا، ناز نخروں سے رجھانا، کو راضی کرنا، کو خوش خلقی سے جیتنے کی ترغیب دینے کی کوشش کرنا، اَدْجَنَ: (دن کا) تاریک ہونا، دُجْنَة و دُجُنَّة: تاریکی، اندھیرا، تیرگی، ظلمت، دھندلا پن۔ اِدْجَن: تاریک۔ داجِن: پالتو، گھر سے،

مانوس کیا ہوا، عادی بنایا ہوا (جانور) تاریک، اندھیرا، تیرہ، بے نور، حَیَوانَاتٌ دَاجِنَۃ گھریلو جانور۔ دَوَاجِن مرغیاں، پالتو مرغ بطخیں وغیرہ۔

دجا: دَجَا ـُ دَجْوًا و دُجُوًّا اللیلُ: رات کا تاریک ہونا صفت: دَاجٍ مؤنث دَاجِیَۃ۔ جیسے لَیلَۃٌ دَاجِیَۃٌ: تاریک رات۔ دَاجَی مُدَاجَاۃً ۃُ: سے ظاہرداری برتنا اور اس سے دشمنی چھپانا، کو میانہ روی سے روکنا۔ اَدْجَی اِدْجَاءً و تَدَجَّی تَدَجِّیًا و اِدْجَوْجَی اِدْجِیجَاءً اللیلُ رات کا تاریک ہونا۔ ــ البیتَ گھر پر پردہ لٹکانا۔ لَیلٌ دَجِیٌّ تاریک رات۔ الدُّجْیَۃ جمع دُجًی تاریکی یا بادل کے ساتھ تاریکی۔ شکاری کے چھپنے کی جگہ۔ الدَّیَاجِی اندھیرے، تاریکیاں۔

۲۔ دَجَا ـُ دَجْوًا و دُجُوًّا الثوبُ: کپڑے کا کشادہ ہونا۔ الدُّجَہ جمع دُجَات و دُجًی قمیص کا بٹن۔ الداجی من العیش: آسودگی۔ نعمۃٌ داجیۃ: بھرپور نعمت۔

○ دَجَا ـ تاریک ہونا۔ تیرہ ہونا، بے نور ہونا، دھندلا ہونا، سیاہی مائل ہونا۔ ــ ہ: کو ماند کردینا، ڈھکنا، کو پردے میں چھپانا، پر پردہ ڈالنا، کو چھپالینا، (معاملہ) کو دبادینا، پر چھیل جانا (?)۔ داجاہ سے منافقت کرنا، اپنے آپ کو کسی کا دوست ظاہر کرنا، کو خوش آمد سے دام میں لانا، کی خوش آمد کرنا۔ دُجیٌ تاریکی، دھندلاپن، دھندلکا، اندھیرا اجالا۔ دیاجی اللیل رات کی تاریکی، رات کے اندھیرے۔ مُدَاجَاۃ: منافقت، خوشامد، چاپلوسی، تملق۔ داج تاریک

دحّ ا۔ دَحَّ ـُ دَحًّا الشیءَ فی الارض: کو زمین میں چھپانا، دبانا، الرجُلَ کو گدی پکڑ کر دھکیلنا۔ البیتَ فی الثری: گھر کو کشادہ کرنا۔ الطعامُ بطنَہُ کھانے کا پیٹ کو نیچے تک بھر دینا۔ اِنْدَحَّ اِنْدِحَاحًا بطنُہُ: پیٹ کا فراخ ہونا۔

۲۔ الدَّحْدَح و الدَّحْدَحَۃ و الدَّحداح و الدَّحْدَاحَۃ و الدُّحَادِح و الدُّحَیْدِحَۃ پست قد، کوتاقد۔

○ تَدَحْدَحَ: جھومتے جھامتے چلنا۔ دَحْدَح و دَحْدَاح: ناٹا اور موٹا، پست، چھوٹا اور موٹا، گھٹیلا۔

دحر ا۔ دَحَرَ ـَ دَحْرًا و دُحُورًا و مَدْحَرَۃً ۃُ: کو ہکالنا، دھتکارنا، دور کرنا، ہٹانا، صفت: دَاحِر و دَحُور۔ صفت مفعولی: مَدْحُور۔

۲۔ دَحْرَجَ ۃُ کو لڑھکانا، تَدَحْرَجَ لڑھکنا، الدُّحْرُوج جمع دَحَارِیج: گبریلے کی بنائی ہوئی گولی۔ الدُّحَیْرِیجَۃ: گندم کا چھوٹا دانہ۔ (عام زبان میں)۔

○ دَحَرَ ـَ دَحْرًا و دُحُورًا ہ: کو ہانکنا، ہانک کر لیجانا، لے جانا، کو دور کرنا، ہٹانا، نکال دینا، ــ ہ: (فوج) کو شکست دینا، اِنْدَحَرَ ہانکا جانا، ہانک کر لیجایا جانا، لے جایا جانا، شکست فاش دینا جانا، کی صفوں میں بھگڈر ہونا، دھکیلا جانا، دور کیا جانا، پشت کے بل گرنا، (فوج کا) شکست کھانا، ناکام ہونا، تباہ ہونا، شکار ہونا، ٹوٹ جانا، ٹکڑے ٹکڑے ہوجانا، گربڑ ہونا۔ اِندحار: جلاوطنی، اخراج، دیس نکالا، استرداد، (جمع اندحارات) شکست (فوجی)، تباہی، بربادی، سقوط، زوال، ہار، کمر ٹوٹ جانا، ناکامی، آفت، آشوب، اندحار الکون: دنیا کا خاتمہ، مَدْحُور: شکست خوردہ، دھکیلا ہوا، دور کیا ہوا، دھتکارا ہوا، برادری سے نکالا ہوا، جلاوطن کیا ہوا۔

○ دَحْرَجَ ہ: کو لڑھکانا، تَدَحْرَجَ لڑھکنا۔

دحز: ـ الدَّحز بہت سخت۔

دحس ا۔ ـ دَحَسَ ـَ دَحْسًا بین القوم لوگوں میں فساد برپا کرنا۔ ــ بالشرّ ایسے طریقے سے برائی کرنا کہ دوسرا نہ جانتا ہو۔ الدَّحّاس و الدُّحّاس جمع دَحَّاسَات و دَحَاحِیس (ح): زمین کے اندر رہنے والا زرد کیڑا۔

۲۔ دَحَسَ ـَ دَحْسًا الشیءَ: چیز کو بھرنا۔ و اَدْحَسَ السنبلُ بالی میں دانہ پڑنا۔ الدِّحَاس من البیوت اہل خانہ سے بھرا ہوا گھر۔ الدَّیْحَس بہت، کثیر (ہر چیز کا)۔

۳۔ دَحَسَ ـَ دَحْسًا برجلہ پاؤں سے کریدنا۔

۴۔ دَحَسَ ـَ دَحْسًا الجزّارُ قصائی کا کھال اتارنے کے لئے ہاتھ کھال میں گھسانا۔ الثوبَ فی الوعاء: کپڑے کو برتن میں داخل کرنا۔

۵۔ دَحِسَ ـَ دَحَسَات اصبعُہُ: کی انگلی کا متورم ہونا، سوجنا۔ صفت: مَدْحُوس۔ مَدْحُوسَۃ: متورم انگلی۔ لدَاحِس و الدَّاحُوس: انگلی کے سرے پر ورم، سوجن۔

○ دَاحِس جمع دَوَاحِس انگلی کی سوجن۔

○ دَحَشَ ـَ دَحْشًا داخل کرنا، ڈالنا، ٹھونسنا، گھسانا، بھونکنا، دھکیلنا، ٹھیلنا، ناجائز مسلط کرنا، خفیہ طور پر یا ناجائز طور پر در آمد کرنا، اِنْدَحَشَ: ملانا، خلط ملط کرنا، مخل ہونا، مداخلت کرنا، خواہ مخواہ، دخل دینا۔

دحص: دَحَصَ ـَ دَحْصًا المذبوحُ بر جلہ ذبح کئے جانے والے جانور کا پاؤں پٹکنا۔ ــ الرجل جلدی کرنا۔

دحض ا۔ دَحَضَ ـَ دَحْضًا و دُحُوضًا الحُجَّۃَ دلیل کو باطل کرنا۔ ـتِ الحجّۃُ دلیل کا باطل ہونا۔ ــ ت الشمسُ: سورج کا مغرب کی طرف ڈھل جانا۔ اَدْحَضَ الحُجَّۃَ: دلیل کو باطل کرنا۔ اِنْدَحَضَ البرهانُ: دلیل کا باطل ہونا، غلط ثابت ہونا۔

۲۔ دَحَضَ ـَ دَحْضًا: مذبوح کی طرح پاؤں پٹکنا۔ عن الامر: کی تفتیش کرنا۔

۳۔ دَحَضَ ـَ دَحَضَات رجلُہُ: کا پاؤں پھسلنا۔ المطرُ التلاعَ بارش کا زمین کو پھسلنی بنانا، پھسلنے والی بنانا۔ اَدْحَضَ الرجلَ پاؤں پھسلانا۔ الدَّحْض و الدَّحَض جمع دِحاض من الامکنۃ: پھسلنی جگہ۔ المَدْحَضَۃ: پھسلانے والی جگہ۔

○ دَحَضَ ـَ دَحْضًا و دُحُوضًا: (دلیل وغیرہ کا) ضابطہ کے مطابق نہ ہونا باطل ہونا، بودا ہونا، کمزور ہونا، غیر مستحکم ہونا۔ ــ ہ (دلیل کو) غلط ثابت کرنا، کی تردید کرنا، کو کالعدم قرار دینا۔ دَحَّضَ و اَدْحَضَ ہ: دلیل کو غلط ثابت کرنا، دلیل کی تردید کرنا، دلیل کو کالعدم قرار دینا۔ دَحْض تغلیط، بطلان، تردید۔ دُحُوض: کالعدم ہونا، غیر معتبر ہونا، کمزوری، قابل تردید و تغلیط ہونا (دلیل یا دعوی کا)۔ دَعْوَی مِدحاض: ایک قانوناً بے ضابطہ اور بے جواز دعوی۔

دحق ا۔ ـ دَحَقَ ـَ دَحْقًا و اَدْحَقَ ہُ: کو دور کرنا، دھتکارنا، ہکالنا۔ اِنْدَحَقَ: اپنی جگہ سے نکل پڑنا۔ الدَّحِیق: دور، دور کیا ہوا۔ دَحِیقُ القوم: قوم کا دھتکارا ہوا۔ مُنْدَحِقُ البطن: بڑے پیٹ والا۔ چوڑے پیٹ والا۔

۲۔ الداحِق احمق، غضبناک

دحل: ا۔ دَحَلَ ـَ دَحْلًا بھاگ کر چھپ جانا، دور ہونا، دَحِلَ ـَ دَحَلًا ڈھیلے پیٹ والا ہونا، صفت: دَحِل۔ الدِّحِل پست قد فربہ ڈھیلے پیٹ والا۔

۲۔ دَحَلَ ـَ دَحْلًا البئرَ: کنویں کو ایک جانب میں کھودنا۔ و اَدْحَلَ فی الدَّحل: کھوہ میں داخل ہونا، گھسنا۔ الدُّحْل و الدَّحْل جمع دِحال و اَدحال و اَدْحُل و دُحُول و دُحْلان: اوپر سے تنگ نیچے سے کشادہ کھوہ۔ الدَّحْلَۃ: کنواں۔ البئرُ الدَّحُول و الدَّحْلاء اوپر سے تنگ اطراف سے پھیلا ہوا کنواں۔

۳۔ دَاحَلَ مُدَاحَلَۃ کو دھوکا دینا۔ الدَّحِل دھوکے باز۔ الدِّحال: امتناع۔ الدَّاحُول جمع دَوَاحِیل: ہرنوں کے شکار کے لئے نصب کی ہوئی لکڑی۔ ــ و الدَّحَّال: لکڑی نصب کر کے شکار کرنے والا شکاری۔

دحم ا۔ دَحَمَ ـَ دَحْمًا کو زور سے دھکیلنا، ہٹانا۔

۲۔ دَحْمَسَ اللیلُ: رات کا تاریک ہونا۔ الدَّحْمَس

والدُحْمُس جمع دَحَامِس: ہرسیاہ شئے۔سخت سیاہ کہاجاتا ہے-لَیلٌ دُحْمُسٌ: بہت تاریک رات۔
الدُّحَامِس: بہت گندم گوں، موٹا، بہادر۔
۳-دَحْمَلَ بہ: کوزمین پرلڑھکانا۔
دحا: ا-دَحَا ے دَحْوًا البطنُ: پیٹ کا بڑاہوکر نیچے کی طرف لٹک جانا-اللّٰہُ الارضَ: اللہ تعالیٰ کازمین پھیلانا۔
اِدْحَوٰی اِدْحِوَاءً: پھیلنا۔
۲-دَحَا ے دَحْوًا الحجرَ بیدہ: ہاتھ سے پتھر پھینکنا۔کہا جاتا ہے: دحا المطرُ الحَصَی عن وجہ الارض: بارش زمین پر سے پتھر بہالے گئی۔
۞ دَحَا ے دَحْوًا: پھیل جانا، چوڑا ہونا، ہموار ہونا، لپٹی ہوئی چیز کا کھلنا-مِدْحَی جمع مَدَاحٍ: رولر، بیلن، سٹیم رولرسڑک کوٹنے کا انجن۔
دحی: دَحَی-دَحْیًا الشیءَ: کو پھیلانا-تَدَحَّی تَدَحِّیًا الشیءُ: پھیلنا-اِنْدَحَی البطنُ: پیٹ کا کشادہ ہونا۔
الدِّحْیَۃ (ح): بندریا-الدِّحْیَۃ جمع دِحَاء: فوج کا سردار-الأُدْحِی و الإِدْحِیّ و الأُدْحُوَّۃ و الأُدْحِیَّۃ: شترمرغ کے ریت میں دیئے ہوئے انڈے۔
دخ: ا-الدَّخ و الدُّخّ: دھواں۔
۲-دَخْدَخَ الرجلُ: چھوٹے چھوٹے قدم رکھ کر تیز چلنا۔
عنہ الشیءَ: سے کسی چیز کوروکنا-تَدَخْدَخَ الرجلُ: دلگیر ہونا۔
دخر: دَخَرَ ے و دَخِرَ-دُخْرًا و دُخُورًا: ذلیل ہونا، حقیر ہونا-اَدْخَرَہُ: کو ذلیل کرنا۔
دخس: ا-دَخَسَ-دَخْسًا الشیءَ فی الرماد: چیز کو راکھ میں دبانا-فیہ: میں داخل ہونا-الدَّخْس: موٹا، گٹھیلے بدن کا آدمی-دِرْعٌ دِخَاسٌ: قریب قریب حلقوں والی زرہ-الدَّخِیسُ: گھنی گھاس۔ کہاجاتا ہے-ھو دَخِیسُ اللحم: وہ پرگوشت ہے۔-کَلاً ءٌ دِیْخَس: بہت گنجان اور گھنی گھاس۔
۲-دَخِسَ-دَخَسًا الحافرُ: کھر کا سوجنا۔صفت: دَخِس-الدَّخَس: جانور کے کھر کی سوجن۔
۳-الدُّخَس (ح) جوان ریچھ-الدُّخَس (ح) ڈالفن (Dolphin)، ایک سمندری جانور-حَدَدٌ دِخَاسٌ: بہت تعداد، کثیر تعداد-الدَّخِیس: کثیر تعداد-الدَّوَاخِس والدُّخَس: دیگدان کے پائے۔
دخل: ا-دَخَلَ ے دُخُولًا و مَدْخَلًا الدارَ: گھر میں داخل ہونا-بہ: کوداخل کرنا-علیہ: کی زیارت کرنا، سے ملاقات کرنا-دَخَّلَ ہُ: کوداخل کرنا-دَاخَلَ مُدَاخَلَۃً ہُ العُجْبُ: میں خود پسندی پیدا ہوجانا-ہُ فی امور: کے معاملات میں دخل اندازی کرنا۔

اَدْخَلَ اِدْخَالاً و مُدْخَلاً ہُ: کو داخل کرنا-تَدَخَّلَ: داخل ہونا-فی الامور: معاملات میں خواہ مخواہ دخل دینا، مداخلت کرنا، مخل ہونا-الشیءُ: کسی شئے کا تھوڑا تھوڑا داخل ہونا-تَدَاخَلَ الشیءُ: ایک دوسرے میں داخل ہونا-ہُ: میں داخل ہونا-تِ الامورُ: امور کا ملتبس ومشتبہ ہونا-اِدَّخَلَ و اِنْدَخَلَ: داخل ہونا۔
الدَّخْل: آمدنی، بیماری-الدَّخَل: کسی قوم کی طرف غلط نسبت کرنے والے۔-الدِّخْلَۃ: مختلف رنگوں کے امتزاج سے ایک رنگ تیار کرنا-الدُّخَّل جمع دَخَاخِیل: درخت کی جڑ میں اگنے والی گھاس، لمبے چوڑے جسم گھٹے بدن والا-(ح): ایک چھوٹا پرندہ جو درختوں اور کھجور کے بالائی حصوں کے مابین گھس جاتا ہے-الدَّاخِل(فا): اندر آنے والا-دَاخِلَۃٌ جمع دَوَاخِلُ الإزارِ: ازار کا بدن کو چھونے والا حصہ، اندرونی حصہ اس کی ضد خَارِجَتُہٗ ہے، یعنی بیرونی حصہ-الدِّخَال: ہڈی کے جوڑوں کا آپس میں داخل ہونا۔گھوڑے کی ایال-الدَّخِیل جمع دُخَلاءُ: اپنے آپ کو غیر قوم کی طرف منسوب کرنے والا۔ہر عجمی کلمہ جو عربی زبان میں داخل کرلیا گیا ہو۔کہاجاتا ہے۔ھو دَخِیلُ فلان: وہ شخص فلاں کے تمام معاملات میں دخل انداز ہے، مداخلت کرتا ہے-المَدْخَل: داخل ہونا، داخل ہونے کی جگہ۔ کہاجاتا ہے-ھُوَ حَسَنُ المَدْخَل: وہ امور کو حسن انتظام سے چلاتا ہے-دَخَّالُ الأُذُن: کئی ٹانگوں یا چھوٹی ٹانگوں والا سیاہ رنگ کا جانور جو آرام کے دوران کمانی دار شکل سے کنڈی مار کر بیٹھتا ہے اور خاص طور پر ہر درخت کی چھال کی بیمار حصوں میں رہتا ہے-التَّدَاخُل (ف) بیک وقت اور ایک ہی جگہ دو اہتزازی حرکتوں کا وقوع-رَجلٌ مُتَدَاخِل: موٹا گھٹے بدن کا آدمی۔
۲-دُخِلَ امرُ فلان: کسی کے معاملہ کا اندرونی خرابی رکھنا۔فی عقلہ اوجسدہ و دَخِلَ-دَخَلًا: کی عقل یا جسم میں خرابی کا داخل ہونا۔صفت: مدخول علیہ، تَدَاخَلَ ہُ: میں داخل ہوکرایک جی ہونا-الدَّخَل: عیب، شک، شبہ-دَخَلُ الرجل: نیت راز-الدَّخَل: عقل یا جسم میں فساد وخرابی، حسب ونسب کا عیب، دھوکا-دُخْلَۃُ و دِخْلَتُہٗ و دُخْلَتُہٗ: کی نیت، کا راز، کہا جاتا ہے-ھو عفیف الدخلۃ: وہ نیت کا پاک ہے-الدِّخْلَۃ: راز۔ اسی سے ہے-فُرَشْتُہٗ دِخْلَۃ امری: میں نے اپنے کام کا راز اس کے سامنے کھول کر رکھ دیا-دُخْلُ و دُخَّیْلَی و دُخَیْلاءُ الرجل: نیت، راز-داخلۃُ الانسان جمع دَوَاخِل: نیت، مذہب، راز-الارضِ: زمین کا پست حصہ-دَخِیلُ الرجلِ: نیت، راز، مذہب، کہاجاتا ہے ذاءٌ دَخِیل: بدن کے رگ وریشہ میں سرایت کر جانے والی بیماری۔
دَخِیلۃُ الشیءِ: چیز کا اندرونی حصہ-المرءِ: انسان کی نیت، انسان کا ضمیر (اندرونی خیال)-المُدْخَل (مفع): کمینہ، رذیل، غیر قوم میں داخل ہونے والا۔
المَدْخُول: وہ جس کی عقل میں فساد وخرابی ہو، عیب دار، دبلا پتلا-نَخْلَۃٌ مدخولۃ: اندر سے بدبودار کھجور کا درخت۔
۳-الدُّخْلُل و الدِّخْلَل: بھیدی، راز دار-دُخْلُلُ الرجلِ: اس کی نیت، راز، اس کے امور میں دخیل-الدِّخْلِل: گوشت میں داخل ہونے والی چربی۔
۞ دَخَلَ ے دُخُولاً ہ: میں داخل ہونا (کبھی صلۂ فی اور الی کے ساتھ) کے اندر جانا، کے اندر قدم رکھنا، چل کر جانا، میں رہنے لگنا، میں پیدا ہونا، منتخب ہونا۔ میں سرایت کرنا۔گھس جانا، کو چیرنا-ہ: پر قابض ہونا، پر (شک) پڑنا، کو اچانک متاثر کرنا۔(شک وغیرہ کا) پر گہرا اثر کرنا۔خدمۃً: کوئی کام شروع کرنا-علی: کے کمرہ یا گھر میں داخل ہونا۔ سے ملنے جانا، کی ملاقات کو جانا-علی/ب: (عورت) کے ساتھ ہمبستر ہونا۔ سے مباشرت کرنا، صحبت کرنا-علی: (خوشی کا) کسی کو متاثر کرنا، پر اثر انداز ہونا-علی: میں اضافہ ہونا (گرامر)، پر ایک نئے عنصر، پہلو، عنصر وغیرہ کی حیثیت سے داخل ہونا، حائل ہونا، میں نیا نیا لاکر رکھا جانا، کو حاصل کرنا-ہ/فی: مذہبی، فرقہ وغیرہ میں شامل ہونا-ہ: میں حصہ لینا، شرکت کرنا۔-: (وقت، واقعہ کا) شروع ہونا-فی: میں شامل ہونا-فی ضمنِ یا تحتَ: کے ضمرہ میں آنا، شامل ہونا، داخل ہونا، سے متعلق ہونا، کے اندر اندر ہونا،
دُخِلَ: بیمار ہونا، غیر معمولی ہونا-دَخَلَ علی الامر تعدیلٌ: معاملہ میں ترمیم ہوئی ہے۔معاملہ ترمیم کے عمل سے گزرا ہے-دخل الخدمۃ: عہدہ، نوکری کرنے لگنا، کوئی کام شروع کرنا، کام کیلئے حاضر ہونا-دخل المدرسۃَ: سکول میں داخل ہونا، داخلہ لینا-دخل المیناءَ: بندرگاہ میں داخل ہونا، سمندری جہاز کا کسی بندرگاہ پر رکنا-دخل فی الموضوع: اصل بات پر آنا-دُخِلَ فی عقلِہِ (فی جسمہ): کسی دماغی یا جسمانی گڑبڑ میں مبتلا ہونا-دَخَّلَ ہ/ھ: کو داخل کرنا، کو داخل ہونے دینا-ہ فی/ہ: کو میں داخل کرنا، ڈالنا، شامل کرنا-داخَلَ ہ: (شک، شبہ، مایوسی کا) کسی پر نازل ہونا، یا کو قبضہ میں کرلینا۔

اَدْخَلَ ہ: کو داخل کرنا، داخل ہونے دینا، اندر لے جانا، کو آنے دینا۔ ـــ ہ فی/علی: کو میں لیجانا، کو میں کھینچنا، گھسیٹنا، کھینچتے ہوئے لیجانا۔ ہ ہ/فی کو میں شامل کرنا۔ ہ علی: کو میں وجود میں لانا، یا پیش کرنا، میں نئی چیز، اصلاح وغیرہ، رائج کرنا۔ اَدْخَلَـهُ المدرسة: کو سکول بھیجنا۔ اَدْخَلَ تغییرًا علی: میں تبدیلی کرنا۔ اُدْخِلَتْ علیه تعدیلاتٌ: معاملہ میں تبدیلیاں کی گئیں۔ تَدَخَّلَ فی: میں خواہ مخواہ دخل دینا۔ میں مخل ہونا، مداخلت کرنا، کے بیچ میں آنا، حائل ہونا، پر چھا جانا، پر مسلط ہو جانا، میں خلل ڈالنا، کو درہم برہم کرنا، تَدَاخَلَ فی / فی شؤونه: میں، کے معاملات میں خواہ مخواہ دخل دینا۔ فی الحدیث: گفتگو میں اندھا دھند کود پڑنا۔ فی: میں مخل ہونا، مداخلت کرنا، کے بیچ میں پڑنا، کے کے آڑے آنا، ایک دوسرے میں پھنسنا، ایک دوسرے میں اٹکنا، جال میں پھنسنا۔ تَدَاخَلَ بعضُهُ فی بعضٍ (ببعض): ایک دوسرے میں خلط ملط ہونا، گھل مل جانا، ایک ہو جانا، تداخل ہ: (شک، غم وغیرہ کا) کسی پر نازل ہونا کو متاثر کرنا، کا کسی کو خیال آنا، یا سوچنا، یا کسی کو گرفت میں لینا۔

○ دخل: آمدنی، ٹیکسوں وغیرہ سے کسی حکومت کی آمدنی، جیسے مالیہ، منافع، وصولی، کل آمدنی، مجموعی یافت، مداخلت، شک، بے اعتمادی۔ ضریبةُ الدخل: انکم ٹیکس لیس له ای دخل فیه یا لا دخلَ له فی/ب: اس کا اس سے کوئی تعلق نہیں، اسے چاہئے کہ وہ اس معاملہ میں خواہ مخواہ دخل نہ دے، اس سے تمہارا کوئی واسطہ نہیں۔ دَخَل: گڑبڑ، خرابی، خلل، پاگل پن، دیوانگی، پراگندگی، فساد، بے ضابطگی، بیماری، مرض، علالت، عدم توازن یا دماغی نقص، عیب، کمزوری، دِخْلَة: داخلی یا باطنی طبیعت، لازمی جزو، داخلی ذات دل، روح، ضمیر (کسی شخص کی) خفیہ ارادہ۔ راجَعَ دِخْلَتَهُ: اپنے ضمیر کو ٹٹولنا، اپنے آپ سے راز و نیاز میں ہونا۔ لیلةُ الدُّخْلَة: شب عروسی دُخَّلَة: ایک گانے والے پرندہ کی قسم۔ دَخِیل: اندرونی، داخلی، باطنی، اندر کی طرف، دل، داخلی ذات، گودا، مغز، جمع دُخَلاء، اجنبی، پردیسی، غیر متعلق، غیر ملکی، بیرونی، دخیل (کلمات) غیر حقیقی جھوٹا، دروغ گو، جعلی، ـــ علی: میں نیا نیا شامل ہونے والا۔ ـــ: نو آموز، اناڑی، نو مذہب، مہمان، متوسل، زیر نگرانی یا زیر حمایت شخص، زیر نگرانی شخص، زیر ولایت، کلمةٌ دخیلةٌ اور لفظٌ دخیلٌ: غیر ملکی لفظ یا الفاظ۔ دَخِیلُك: مہربانی ہوگی، از راہ نوازش، از راہ کرم، دَخِیلَة جمع دَخَائِل: داخلی ذات، قلبی ہستی، باطنی طبیعت، جوہر، روح، دل، فی دخیلة نفسه: اپنے دل میں، دلی طور پر، روحانی طور پر، دخائلُ نفوسنا: ہمارا بالکل اندرونی وجود۔ دَخَائِلُ الأُمُور: چیزوں کی اصل اور بنیادی طبیعت۔ چیزوں کے اصل عناصر۔ دخائل شُؤُونِهِ: کے نجی یا داخلی معاملات۔ دُخُول: داخل ہونا، دخول، داخلہ داخل ہونا آنا، شروع، آغاز، گھسنا، مداخلت بیجا، دخل اندازی، زبردستی داخل ہونا، حملہ، یورش، چڑھائی، دھاوا، تصرف، دست درازی، قبضہ، شادی کی پہلی مباشرت، مجامعت یا صحبت۔ دخول الحرب: جنگ میں داخلہ۔ دُخُولِیة: محصول چونگی۔ مَدْخَل جمع مَدَاخِل: راستہ، گزرگاہ، دروازہ، ڈیوڑھی، پیش دالان، برآمدہ، داخلہ ہال (بندرگاہ، نہر کا) دہانہ منفی قطب (Anode) آگہی کے کسی شعبہ کا تعارف، رویہ، طرز عمل، طور طریقہ۔ مَدْخَلٌ للسیارات: گاڑیوں کے استعمال کیلئے کسی مکان اور سڑک کے درمیان نجی سڑک (Drive-Way)۔ مدخلٌ لدراسة القانون: مطالعہ قانون کا تعارف۔ حُسْنُ المدخل: اچھا طرز عمل، عمدہ تہذیب، شائستگی۔ مُدَاخَلَة: مداخلت۔ فی: میں شرکت، دلچسپی، اِدْخَال: اندر لیجانا، داخل کرنا، الجھانا، شامل کرنا، پھنسانا، پوشیدہ معنی، منشا، الجھاؤ، پیچ، لپیٹ، اندراج، شمولیت، الحاقی عبارت، تحریف، اضافہ، الحاق، تشکیل، ادخال: داخلہ، شرکت، رواج دہی، اجراء، آغاز، تعارف (جیسے دستور کا اجراء)۔ علی: کسی آلہ وغیرہ کی اصلاح۔ تَدَخُّل: داخلہ، حملہ۔ فی: میں مداخلت، دست اندازی، کے درمیان میں آنا، خلل اندازی، زبردستی داخل ہونا، مداخلت بیجا، زبردستی گھسنا، عدم التدخل: عدم مداخلت، تَدَاخُل: مداخلت، ایک دوسرے میں پھنسنا، اٹکنا، ایک دوسرے کے ساتھ متقفل ہونا، ایک دوسرے کے اوپر رکھنا، سرایت، نفوذ، داخِل فی: کے متعلق کے تحت آنے والا، میں شامل۔ داخلی: اندرونی باطنی، اندر کی طرف، (کسی چیز کا) اندرونی حصہ۔ داخِلَ: کے اندر، کے اندر اندر میں داخلاً: اندر کی طرف، اندر، من الداخل: اندر سے داخِلة جمع دَوَاخِل: اندر کا حصہ، پوشیدہ حصہ، بالکل اندرونی۔ الداخلة: (وسطی مصر میں) داخلہ نامی نخلستان۔ داخلی: داخلی اندرونی، اندر کی طرف، گھریلو، ملکی، وطنی، (غیر ملکی کے مقابل میں جسے عربی میں خارجی کہتے ہیں) دیسی، وطنی، اصلی، قدرتی، غیر مصنوعی، نجی، گھر کے متعلق، گھر کا داخلیًّا: اندر سے۔ تلامیذ داخلیة: اقامتی طلبہ (تلامیذ خارجیة دن کے یا غیر اقامتی طلبہ) حرب داخلیة: خانہ جنگی، مدرسة داخلیة: اقامتی مدرسہ یا سکول ملابس داخلیة: زیر جامہ۔ ملاحة داخلیة: اندرونی جہاز رانی (ملک کے اندر جہاز رانی) داخلیة: اندرون ملک۔ داخلیة البلاد: ملک کا اندرون، اندرونی علاقہ۔ وزارةُ الداخلیة: وزارت داخلہ۔ وزیر الداخلیة: وزیر داخلہ۔ مَدْخُول: بیمار، خلاف معمول، دماغی (طور پر) کمزور، کمزور کردار والا، غیر مستقل مزاج، بے ہمت، (جمع مَدَاخِیل: مالیہ، آمدنی) حکومت کی ٹیکسوں سے حاصل ہونے والی آمد، کل آمدنی، مجموعی یافت۔

دخم: ا۔ دَخَمَ - دَخْمًا ہ: کو گھبرا کر ہٹانا۔
۲۔ دَخْمَسَ دَخْمَسَةً ہ: کو دھوکا دینا۔

○ دَخْمَسَ دَخْمَسَةً علی: (اپنے حقیقی ارادوں کے بارے میں) کو بیوقوف بنانا کو جل دے جانا، کو دھوکا دینا، سے اپنے ارادے چھپانا۔ ـــ: عیار ہونا، مکار ہونا، فریبی ہونا، چالاک ہونا۔ دَخْمَسَة: بیوقوف بنانا، دھوکا، فریب، دغا عیاری، چالاکی، مکاری۔

دخن: ا۔ دَخَنَ - دَخْنًا و دُخُونًا و اَدْخَنَ و اِدَّخَنَت النارُ: آگ سے دھواں اٹھنا۔ دَخِنَ - دَخَنًا الطعامُ و اللحمُ وغیرهما: کھانے، گوشت وغیرہ میں دھواں لگ کر دھوئیں کی بو دینے لگنا صفت دَخِن۔ ـــ ت النارُ: آگ کا دھواں اٹھانا۔ ـــ و دَخُنَ - دُخْنَةً: دھوئیں کے رنگ کا ہو جانا۔ صفت: اَدْخَن مؤنث دَخْنَاء۔ دَخَّنَ: تمباکو نوشی کرنا۔ یہ بھی کہتے ہیں: دَخَّنَ لفافةً او نارجیلةً: اس نے سگریٹ پی یا حقہ پیا۔ ـ الشیءَ: کو دھونی دینا۔ تَدَخَّنَ: دھوئیں کی بو دینا۔ ـ النارُ: آگ سے دھواں اٹھنا۔ الدَّخَن (مص): دھواں۔ الدُّخْنَة: دھواں رنگ، خوشبودار دھواں، عود، لوبان۔ الدُّخَان و الدُّخَّان جمع اَدْخِنَة و دَوَاخِن و دَوَاخِین: دھواں، (مولدین کی اصطلاح میں) تمباکو۔ المَدْخَن: دھوئیں کی جگہ۔ المدخنة: دھواں نکلنے کی چمنی۔ عام لوگ اسے داخون کہتے ہیں اس کی جمع دواخین ہے۔ المِدْخَنَة جمع مَدَاخِن: انگیٹھی۔ الداخِنة جمع دَوَاخِن: دھوا نکلنے کا روشندان، چمنی۔ الدُّخْنان مؤنث دُخْنَانَة: دھوئیں سے ڈھانکی ہوئی چیز۔

۲۔ دَخِنَ - دَخَنًا خُلُقُهُ: بد عادت ہونا، بد خلق ہونا۔ الدَّخَن (مص): فساد، خرابی (کہا جاتا ہے۔ لست

أصالحه علی دَخَنٍ: میں اس کے مکروفساد کی حالت میں اس سے مصالحت نہیں کروں گا۔) کینہ، عقل، دین اور حسب میں تغیر۔

۳۔ اِدَّخَنَ الزرعُ: کھیتی کے دانوں کا سخت ہو جانا۔

۴۔ الدُخن واحد دُخنَة: (ن) باجرا، کنگنی۔ ابُو دُخنة (ح): ایک قسم کا پرندہ چنڈول جیسے رنگ کا۔

○ دَخِنَ ـَ دَخَنًا: دھویں جیسا ہونا، دھوئیں کی بو یا ذائقہ دینا۔ ـ دَخَنَ ـُ دُخَانًا: دھواں چھوڑنا، سے (آگ سے) دھواں نکلنا۔ دَخَّنَ ہ: کو دھونی دینا، سے دھواں اٹھنا، کو دھویں سے سکھانا، درست کرنا، ـ ہ: سگریٹ پینا، تمباکو پینا، حقہ پینا۔ ـ اِدَّخَنَ: آگ سے دھواں نکلنا۔ آگ کا دھواں چھوڑنا۔ تَدَخَّنَ: دھواں اٹھنا، پھیلنا، دھویں سے ٹھیک ہونا، خوشبو دار ہونا، معطر ہونا، دھونی دیا جانا، دُخن: باجرہ، کنگنی، جوار (مقشّر) دَخَن: دھواں، دھونی، بخارات، دُخان (دُخَان) جمع اَدْخِنَة: دھواں، دھونی، بخارات، تمباکو۔ دُخنَة: دھواں رنگ، ایک قسم کا لوبان خوشبودار دھواں، عود۔ دَخِینَة: سگریٹ۔ دَخاخِنِی: تمباکو فروش۔ مَدْخَنَة جمع مَدَاخِن: چمنی، (دخانی جہاز، ریلوے انجن یا فیکٹری سے دھواں یا بھاپ نکلنے کی) چمنی دود کش، تَدْخِین: دھونی دینا، مچھلی کو محفوظ رکھنا، تمباکو نوشی۔ داخِنَة جمع دَوَاخِن: چمنی، (دخانی جہاز، ریلوے انجن یا فیکٹری کے دھویں اور بھاپ نکلنے کی) چمنی۔ مُدَخِّن: تمباکو پینے والا، تمباکو نوشی کا عادی، دھویں میں سکھانے والا۔

دخی: الدَّخی: تاریکی۔ لیلةٌ دَخْیاء: تاریک رات۔

دد: الدَدَ: کھیل کود (اس کا لام کلمہ غد کی طرح یعنی محذوف ہے۔ کبھی اس واو کو الف سے بدل کر الدَدَا کہا جاتا ہے۔ کہا جاتا ہے۔ ما انا فی دَدٍ ولا الدَدُ منّی: میرا کھیل کود سے کوئی تعلق نہیں اور نہ یہ میرا کوئی شغل ہے)۔ وقت: کہا جاتا ہے: مضی دَدٌ من الدهر: زمانہ کا کچھ وقت گزر گیا۔

۲۔ د۔ د۔ ت (لک): ڈی ڈی ٹی۔ کیڑے مکوڑے مارنے کا ایک کیمیاوی مرکب۔

ددب: الدَیْدَب و الدیدَبان (فارسی لفظ): چوکیدار، نگہبان، ہراول، رہبر۔

☆ دَیدَبان و دَیدُبان جمع دیدبانات و دیادبة پہرہ دار، سنتری، دیدبان السراکب۔ جہاز ران۔

ددن: الدَدَن: لہو ولعب۔ الدَدَان: بے دولت، بے خیر، کند تلوار، شمشیر براں (ضد)۔ الدَیدَن و الدَیدَان: عادت، معمول۔

درّ: ا۔ دَرَّ ـِ دَرًّا الحلیبُ: دودھ زیادہ ہونا۔ ـ ت الدنیا علی اهلها: دنیا کے خیر کی اہل دنیا پر فراوانی ہونا۔ ـ ت الناقةُ بلبنها: اونٹنی کا بہت دودھ دینا۔ کہا جاتا ہے۔ دَرَّت حلوبتُهُ: اس کی آسودگیاں بڑھ گئیں۔ دَرًّا و دُرُورًا ت العروقُ: رگوں کا خون سے بھر جانا۔ العَرَقُ: پسینہ بہنا۔ ـ ت السماءُ: بارش کا برس پڑنا۔ اَدَرَّت الناقةُ: اونٹنی کا دودھ زیادہ ہو کر بہنا۔ کہا جاتا ہے۔ اَدَرَّ اللّٰه لک اخلاف الرزق: اللہ تعالیٰ تم کو رزق کی فراوانی سے نوازے۔ اِستَدَرَّ اللبنُ: دودھ زیادہ ہونا ـ ـ ہُ: کو بہنے دینا۔ الدَرّ (مص): دودھ، دودھ کی زیادتی۔ کہا جاتا ہے۔ لِلّٰهِ دَرُّهُ: اس کی خوبی اللہ ہی کے لئے ہے۔ لا دَرَّ دَرُّهُ: خدا کرے اس کی بھلائی زیادہ نہ ہو، اسی سے ضرب المثل ہے۔ لِکلّ دَرٍّ حالبٌ: ہر دودھ کا کوئی دوہنے والا بھی ہے۔ الدَارّ (فا) جمع دُرُور و دُرَّر و دُرَّار: بہت دودھ والی اونٹنی۔ الدِرَّة جمع دِرَر: دودھ، دودھ کی زیادتی، دودھ کا بہاؤ، خون۔ الدَرُور: بہت دودھ دینے والی اونٹنی۔ حربٌ دَرُورٌ: خونریز جنگ۔ التِدِرَّة: بہت دودھ۔ المِدرار: بہت بہنے والا یا بہت دودھ والا۔ کہا جاتا ہے۔ عینٌ مِدرارٌ: بہت آنسو بہانے والی آنکھ۔ سماءٌ مِدرارٌ: بہت برسنے والا بادل۔

۲۔ دَرَّ ـِ دَرًّا النباتُ: سبزہ پھوٹنا اور گنجان ہونا۔

۳۔ دَرَّ ـِ دَرًّا و دُرُورًا السراجُ: چراغ کا روشن ہونا۔ ـ دَرًّا وجهُهُ: بیماری کے بعد چہرے پر رونق آ جانا۔ رنگ کا بحال ہونا۔ الدُرّ واحد دُرَّة جمع دُرَر و دُرَّات: بڑے موتی۔ الکوکبُ الدرّی بتثلیث الدال (فلک): چمکتا ہوا روشن ستارہ۔ دُرِّیُّ السیف: تلوار کی چمک دمک، آب و تاب۔ الدَرِیر: روشن چراغ۔

۴۔ دَرَّ ـِ دَرًّا و دُرُورًا ت السوقُ: گرم بازاری ہونا۔

۵۔ دَرَّ ـِ دَرِیرًا الفرسُ: گھوڑے کا تیز دوڑنا۔ اَدَرَّ المغزلَ: تکلے کو زور سے گھمانا۔ الشیءَ: کو حرکت دینا۔ ـ ت الریحُ السحابَ: ہوا کا بادل لانا۔ استدرّت الریحُ السحابَ: ہوا کا بادل لیکر آنا۔ دَرَرُ الریح: ہوا کی سمت۔ فرسٌ دَرِّيٌ بتثلیث الدال: بہت دوڑنے والا گھوڑا۔ الدَرِیر (مص): تیز رفتار جانور۔ الدَرّارَة: تکلہ۔

۶۔ اَدَرَّ علیه الضربَ: کو پے در پے مارنا۔ الدِرَّة جمع دِرَر: کوڑا۔ کہا جاتا ہے۔ مَرَّ علی دِرَّتِهِ: اس کو کوئی چیز اپنے ارادے سے نہیں پھیر سکتی۔

۷۔ الدَرّ: روح، نفس۔ دَرَرُ الطریق: راستے کا بیچ۔ کہا جاتا ہے: هما علی دَرَرٍ واحدٍ: وہ دونوں ایک ہی راہ پر گامزن ہیں۔ الدُرَّة (ح) طوطا۔

○ دَرَّ ـِ دَرًّا: افراط سے بہنا، بہنا، پھوٹ کر نکلنا، ابلنا۔ علی: کے لئے بڑھنا (منافع، دولت کا) ـ: بافراط ہونا، بہت ہونا، فراواں ہونا۔ اَدَرَّ: بہانا۔ ـ ہ علی: کوئی چیز کسی کو دل کھول کر دینا، کسی چیز کی کسی پر بھرمار کرنا، کسی چیز کی کسی پر بوچھاڑ کرنا سے کسی کو گھیرے میں لے لینا۔ ـ ہ علی: نفع کسی کو دینا، اِستَدَرَّ: بہنا، کی بہتات ہونا۔ ـ ہ: کے فراواں بہاؤ کا باعث ہونا یا اس کی کوشش کرنا، کو بہت نفع آور بنانا، کو حاصل کرنے کی کوشش کرنا، نفع حاصل کرنا چاہنا، روزی کی کوشش کرنا۔ دَرّ: دودھ، کامرانی، کارنمایاں، فضیلت۔ لِلّٰهِ دَرُّهُ: اس کی کامیابی اللہ تعالیٰ کی وجہ سے ہے، وہ کتنا لائق، اچھا یا عمدہ ہے۔ دُرّ: موتی (جمع) دُرَّة جمع دُرَّات و دُرَر: موتی: طوطے کی ایک قسم۔ دُرِّی: جگمگاتا ہوا، درخشاں، منور، چمکدار، روشن، تاباں (ستارہ)۔ دِرَّة و دَرَّة جمع دِرَر: چوچی، سرپستان، تھن، پستان، مِدرار: بہت بارش برسانے والا (آسمان، بادل)، زور سے بہنے والا، دھار بن کر بہنے والا، زور سے ہونے یا پڑنے والی (بارش)۔ پھوٹ نکلنے والا (پانی) دارّ: زور سے بہنے والا، بارآور، زرخیز، ثمرآور، نفع بخش، پرمنفعت، سودمند، نفع رساں، مُدِرّ، مُدِرٌّ للبول جمع مدارت البول: پیشاب آور دوا۔ مُدِرٌّ للعرق: پسینہ آور، عرق آور۔

درأ: ا۔ دَرَأَ ـَ دَرْءًا و دَرْأَةً ہ: کو زور سے دھکیلنا، ہٹانا۔ السیلُ علیه: پر سیلاب کا امنڈ پڑنا۔ کہا جاتا ہے۔ دَرَأَ الرجلُ علینا: وہ شخص اچانک ہم پر ٹوٹ پڑا۔ دَارَأَ مُدارأةً ہ: ایک دوسرے کو دفع کرنا۔ تَدَارَأَ تَدَارَؤُا القومُ: جھگڑے میں بات کو ایک دوسرے پر ڈالنا۔ اِندَرَأَ السیلُ: سیلاب کا یکبیک امنڈ پڑنا۔ الحریقُ: آگ کا پھیل جانا۔ فلانٌ علینا: کسی کا ہم پر اچانک نمودار ہونا۔ الدَرْء: پیچھے ہٹانا، روکنا، (اسی سے ضرب المثل ہے) دَرْءُ المفاسد اولی من جلب النِعَم: مفاسد کو دور کرنا نعمتیں حاصل کرنے سے بہتر ہے۔ کہا جاتا ہے۔ جاء السیلُ دَرْءًا: سیلاب کسی کا نامعلوم جگہ سے اچانک بہہ آیا) مخالفت۔ المِدرأ: ہٹانے کا ذریعہ۔ الدَرِینة: نشانہ بازی سکھانے کا حلقہ۔ التُدرأ و التُدرأة: عزت و شوکت کا مالک اور دشمن کو دفع کرنے والا۔

۲۔ دَرَأَ ـَ دَرْءًا و دَرْأَةً الشیءَ: کو پھیلانا، بچھانا۔

۳۔ دَرَأَ ـَ دُرُوءًا ت النارُ: آگ کا روشن ہونا۔ ـ البدرُ:

پورے چاند کا چمکنا۔الدُرّی والدِرّیُّ: چمکدار ستارہ۔ الدَرَارِیُ(فلک): نامعلوم الاسم بڑے بڑے ستارے۔

٤۔دَارَأَ مُدارأۃً: سے نرمی برتنا، نرمی کا سلوک کرنا، کو دھوکا دینا، سے دھوکا کرنا، تَدَرّأَ تَدَرُّؤًا الصائِدُ: شکاری کا شکار سے چھپ کر اس کو دھوکا دینا۔اِدَّرَأَ الصیدَ وللصید: شکار کے لئے گھات میں بیٹھنے کی جگہ تیار کرنا۔الدَرِیئۃ: شکار کو دھوکا دینے کے لئے گھات کی جگہ۔

٥۔تَدَرّأَ تَدَرُّؤًا علیہ: کی طرف جبر و تشدد کا ہاتھ دراز کرنا۔

٦۔الدَرْءُ: نیزہ وغیرہ کی چھڑی کی کجی۔ کہا جاتا ہے۔ قَوَّمتُ دَرْءَہٗ: میں نے اس کی کجی کو ٹھیک کر دیا۔

○ دَرَأَ۔ دَرْأً ہ: کو مسترد کرنا۔۔عن: کو سے ہٹانا، دور کرنا۔ خطراً عنہ: خطرہ کو کسی سے دور کرنا۔اِدَّارَ فی: میں مسابقت کی کوشش کرنا۔دَرْءٌ: پیچھے ہٹانا، دور کرنا، روکنا، مزاحمت، منع کرنا، پھیرنا، موڑنا، ہٹانا، دور کرنا۔دَرِیئۃ جمع دریئات: ہدف، نشانہ، چاند ماری کا نشان۔

○ درابزین: جنگلا، زینے کا جنگلہ، منڈیر، کٹہرا۔

درب: ا۔دَرِبَ۔دَرَبًا و دُرْبَۃً: ہوشیار اور ماہر کاریگر ہونا۔۔بالشیء: کا عادی ہونا، دلدادہ ہونا، صفت دَرِب و دارِب مونث دَرِبۃ و دارِبۃ، دَرَّبَ ہٗ بالشیُ و وفیہ و علیہ: کو کسی چیز کا عادی بنانا۔۔ الجندیُّ: فوجی کا بھگدڑ مچنے کے بعد بھی جنگ میں ڈٹا رہنا۔ (یہ دُرْبۃ سے ماخوذ ہے) تَدَرَّبَ بالشیءِ و فیہ و علیہ: کا عادی ہونا۔الدَرْب جمع دُرُوب و دِراب: راستہ گلی کا کشادہ دروازہ، سب سے بڑا دروازہ۔ الدُرْبۃ (مص): عادت۔ لڑائی اور ہر کام میں جرأت و دلیری۔ کہا جاتا ہے۔فی العَفو دُرْبۃ: عفو و درگزر بڑا دلیری کا کام ہے۔الدُروب و الدَرَبُوت من الجمال و النوق: سدھایا ہوا اونٹ یا اونٹنی۔ (الدُرْبۃ سے ماخوذ ہے) الدُرّابۃ: جرأت، دلیری (لڑائی وغیرہ میں) المُدَرَّب (مفع): تجربہ کار، مصائب زمانہ جھیلے ہوئے۔من الابل: سدھایا ہوا اور گلیوں میں چلنے کا عادی اونٹ۔

٢۔اَدْرَبَ: بگل بجانا۔القومُ: دشمن کی سرزمین میں دخل ہونا۔

٣۔الدِیْرُبان و الدَرْبان جمع دَرابنۃ: دربان (فارسی لفظ)

٤۔دَرْبَزَ الباب: دروازہ بند کرنا اور اندر سے کنڈی لگا کر باہر سے کھولے جانے کا سد باب کرنا۔ (عام لوگوں کی زبان میں) الدَرْبَزِین و الدَرَابزین و الدرابزون جمع دَرابزُونات: ستونوں کا جنگلہ۔ (یونانی لفظ)

٥۔الدِرْباس (ح) شیر۔ (ح) کاٹنے والا کتا۔

٦۔دَرْبَصَ دَرْبَصَۃً: خوف سے خاموش ہو جانا۔

٧۔الدَّرْبَنْد: دکان کا قفل (فارسی لفظ)

○ دَرِبَ۔ دَرَبًا و دُرْبَۃً ب: کا عادی ہونا، میں تربیت یافتہ ہونا، ماہر ہونا۔دَرَّبَ ہ فی باب یا علی: کو کا عادی بنانا، کو کی عادت ڈالنا، کو کا خوگر کرنا، کو میں سدھانا۔ ۔ ہ فی /ب /علی: کو کی مشق کرانا، کو کی تربیت دینا، کو کی تعلیم دلانا یا دینا، میں کی اتالیقی کرنا، تَدَرَّبَ فی /علی: کا عادی ہونا، میں مشاق ہونا، ماہر ہونا، تربیت یافتہ ہونا، تعلیم یافتہ ہونا۔۔ کھلاڑی کا سدھایا ہوا ہونا۔دَرْب جمع دُرُوب: پہاڑ کا تنگ درہ، راستہ، سڑک، گلی، کوچہ۔درب التَبّانۃ: کہکشاں۔دُرْبۃ: خو پذیری، میلان، رغبت، رجحان، عادت، واقفیت، تجربہ، مہارت، مشق۔دَرِیْبۃ: عدالت درخواست۔تدریب: عادی بنانا، خوگر بنانا، عمل، مشق، تعلیم دینا، تربیت، اتالیقی کرنا، سکھانا، سدھانا۔التدریب العسکری: فوجی تربیت۔مُدَرَّب جمع مُدَرَّبون: تجربہ کار، مشق کیا ہوا، ماہر، تربیت یافتہ، تعلیم یافتہ۔ مُدَرِّب جمع مُدَرِّبُون: انسٹرکٹر، تربیت دینے والا کوچ (کھیلوں میں)، سدھانے والا (جانوروں کو)۔

○ دَرْبَسَ ہ: دروازہ کی چٹخنی چڑھانا، دروازہ کو کنڈی لگانا۔ دِرْباس جمع دَرابیس: چٹخنی، دروازے کی چٹخنی، دروازے کا کھٹکا۔

○ دَرْبُکّۃ و دِرْبُکّۃ جمع دربکات: دمدمہ، نقارہ، ڈھولک۔دَرْبَکَۃ: شور و غل، کھلبلی، دھماکہ خیز کھڑکھڑاتی آواز۔

درج: ا۔دَرَجَ۔دُرُوجًا و دَرَجانًا الشیخُ او الصبیُّ: بوڑھے یا بچے کا چلنا۔دَرَجَ۔ دَرَجًا: اپنے راستہ پر چلنا۔اِستَدرَجَ ہٗ: کو زمین پر چلانا۔الدَرَج جمع اَدْراج و دِراج: راستہ، کہا جاتا ہے خَلِّہ دَرَجَ الضَبِّ: جس طرح وہ جاتا ہے جانے دو۔ (اسے اپنے حال پر چھوڑ دو) رجعتُ اَدراجی: میں جس راستہ سے آیا تھا، اسی سے لوٹا۔الدارِج (فا) کہا جاتا ہے صبیٌّ دارِجٌ: پاؤں پاؤں چلنے والا بچہ۔الدارجۃ جمع دَوارِج: جانور کی ٹانگ۔ الدَرّاج: چغل خور (ح) یہی الدَرّاجۃ: سائیکل۔ عام لوگ اسے کَرّاجۃ کہتے ہیں۔البسکلت بھی کہا جاتا ہے۔ محاصرہ کی مشین۔المَدْرَج جمع مَدارِج: راستہ، مسلک، (امش فی مدرج الحق: حق کے راستہ پر چلو) ہوائی اڈے میں طیارے کی سڑک۔ (Run Way) مَدْرَجُ النملِ: چیونٹوں کے چلنے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے ھوا اخفی من مدرج النمل: وہ چیونٹوں کے راستہ سے بھی زیادہ پوشیدہ ہے۔۔۔ الاکمۃ: ایک دوسرے کو قطع کرتے ہوئے پہاڑی راستے۔المَدْرَجۃ جمع مَدارِج: راستہ، راستے کا بڑا حصہ۔

٢۔دَرَجَ۔ دُرُوجًا و دَرَجانًا الرجلُ: سیڑھیوں پر چڑھنا۔البناءَ: کو منزلوں والا مکان بنانا۔دَرِجَ۔ دَرَجًا: ترقی کے مدارج طے کرنا۔دَرَّجَ البناءَ: عمارت کا زینہ بنانا۔ہ الی کذا: کو دھیرے دھیرے کسی کے قریب کرنا۔تَدَرَّجَ الی کذا: کی طرف رفتہ رفتہ بڑھنا۔اِستَدرَجَ ہٗ: کو ایک درجہ سے دوسرے درجہ میں ترقی دینا، کو دھوکا دینا۔۔۔ ہ الی کذا: کو کے قریب کرنا۔الدَرَج جمع اَدْراج و دِراج: ایک دوسرے پر مراتب۔دَرَجُ السُلَّم: سیڑھی کا پایا۔الدَرَجۃ جمع دَرَج: سیڑھی۔ جمع دَرَجات: طبقہ، رتبہ، درجہ، مرتبہ، چھوٹے یا بڑے دائرے کے محیط کا ٣٦٠ واں جزء۔۔۔ السینیۃ: زاویہ قائمہ کے ٩٠ اجزاء میں سے ایک جزء جو ٦٠ دقیقہ کے برابر ہوتا ہے۔ دقیقہ کے ٦٠ ثانیے ہوتے ہیں اور ثانیہ کے دس ثالثے اور ثالثہ دس روابع کا ہوتا ہے۔ عرب ثانیۃ کو ٦٠ ثالثوں میں اور ثالثۃ کو ٦٠ رابعوں میں تقسیم کرتے تھے وقس علی ھذا۔ المؤیّۃ او غراد: زاویہ قائمہ کا ایک سوواں جزا جو عشرہ طریقے کے مطابق ١٠ ڈیسی گریڈ اور ڈیسی گریڈ ١٠ سنٹی گریڈ اور یہ ١٠ ملی گریڈ میں تقسیم کیا جاتا ہے۔المَدْرَجۃ جمع مَدارِج: افضل یا اعلیٰ تک رسائی کا واسطہ اور ذریعہ۔ کہا جاتا ہے ھذا الامر مَدْرَجۃٌ لھذا: یہ اس امر کے لئے واسطہ ہے۔المُدَرَّج: کھلی سیڑھی، گول تماشہ، سامعین (اور ناظرین) کے بیٹھنے کی جگہ، وہ عمارت جہاں لیکچر دیئے جاتے ہیں۔ (Lecture Room, auditorium ampli theatre)، سینما سکرین، نصف دائرہ کی شکل کی وسیع عمارت جس میں سیڑھیوں کی طرح درجہ بدرجہ کرسیاں ہوتی ہیں اور سامنے کھیلوں کے لئے میدان ہوتا ہے جسے سٹیڈیم کہتے ہیں۔ (Stadium)۔

٣۔دَرَجَ۔دُرُوجًا و دَرَجانًا القومُ: ختم ہو جانا، مرجانا، کہا جاتا ہے ھو اکذبُ مَنْ دبَّ و دَرَجَ: وہ زندوں اور مردوں میں سب سے زیادہ جھوٹا ہے۔۔۔ الرجلُ: بے اولاد فوت ہونا۔اِنْدَرَجَ القومُ: قوم کا

ختم ہونا۔ کہا جاتا ہے ذھب دَمُهٗ دَرَجَ او ادراجَ الرياح: اس کا خون رائیگاں گیا یعنی انتقام نہ لیا گیا۔ تـرابٌ دارِج: ہر جگہ پھیلنے والا غبار۔ کہا جاتا ہے۔ قبیلةٌ دارِجة: بالکل تباہ ہو کر ختم ہو جانے والا قبیلہ۔

۴ دَرَجَ۔ دَرْجًا و دَرَّجَ الثوبَ اولکتابَ: کپڑے یا کتاب کو لپیٹنا، تہہ کرنا۔ اُدْرَجَ الثوبَ او الکتابَ: بمعنی بالا۔ الشیءَ فی الشیء: ایک چیز کو دوسری میں داخل کرنا اور لپیٹنا لِنْدَرَجَ فی کذا: میں داخل ہونا المَدْرَج: لکھنے کا کاغذ۔ کہا جاتا ہے: انْفُذْتُه فی درج الکتاب: میں نے اس کو خط کے ساتھ بھیج دیا المُدْرَج و المُدْرَجَة جمع مَدارِج: لپٹی ہوئی کتاب یا خط، خط لکھنے کا ورق یا کتاب لپیٹنے کا کاغذ۔ المَدْرَج ج مَدارِج: تہہ کی ہوئی کتاب یا خط ورقہ جس پر پیغام لکھا جائے یا جس میں کتاب یا خط لپیٹا جائے۔

۵ دَرِجَ۔ دَرْجًا: کلام یا دین میں سچائی کے راستے پر جمے رہنا۔

۶ دَرَّجَ هُ الامرُ: معاملہ کا کسی کو تنگ دل کرنا۔

۷ الدُّرْج جمع اَدْراج و دِرَجَة: عورتوں کی خوشبو یا اور چیزیں رکھنے کی صندوقچی الدَّرْج فی القراءة روانی کے ساتھ پڑھنا۔ آپ کہتے ہیں: قَرَأَ دَرْجًا: اس نے روانی کے ساتھ پڑھا۔ عام لوگ اسے قرا کرجا کہتے ہیں۔ کہا جاتا ہے ھو وھم دَرْجُ یدكِ: وہ تیرے ہاتھ میں ہے یا ہیں۔ یعنی تمہارے اشارے پر چلنے والا یا چلنے والے ہیں الدَرَج جمع اَدْراج و دِراج: لکھائی کے کام آنے والا کاغذ، دستہ، دو آدمیوں کے درمیان صلح کے لئے سفیر، الـدُرَّج: بڑی مشقت کے کام جو انسان کو عاجز کر دیں۔ کہا جاتا ہے: وقع فی الدُرَّج: وہ بڑی دشواری کے کام میں پھنس گیا۔ الـدَرُوج من الریاح: تیز چلنے والی ہوا الدُرّاج جمع دراریج واحد دُرّاجَة: (اس میں تا وحدت کی ہے) (ح) تیتر، نر و مادہ ہر دو کیلئے یکساں آتا ہے الدَرّاج: بہت پھرنے والا ارضٌ مَدْرَجَةٌ جمع مَدارج: وہ زمیں جس میں تیتر بکثرت ملیں۔

○ دَرَجَ۔ دُرُوجًا: جانا، چلنا، متحرک ہونا، آگے بڑھنا (آہستہ آہستہ) الی: تک بتدریج رسائی کرنا، قدم بقدم پہنچنا، علی: راستہ پر چلنا کے مقررہ راستہ پر آگے بڑھنا، اسی طرح آگے بڑھنا ـــ: دور جانا، چھوڑنا، روانہ ہونا ـ من: عادت وغیرہ ترک کر دینا۔ ـــ: گزر جانا، ختم ہو جانا، (وقت کا)، مر جانا، ناپید ہو جانا، رائج ہونا، گردش کرنا، (بچہ کا) بڑا ہونا، ـــ دَرْجًا ہ: کو لپیٹنا، تہ کرنا، ـ ہ علی: کو کے اردگرد لپیٹنا، باندھنا، بل دینا دَرِجَ۔ درجًا: قدم بقدم آگے بڑھنا، رفتہ رفتہ یا دھیرے اٹھنا دَرَجَ العُرْف علی: یہ عام بات ہوگئی ہے کہ۔ دَرَّجَ ہ: کو اٹھانا اور قدم بقدم آگے بڑھانا کو درجہ بدرجہ ترقی دینا ہ الی: کو بتدریج کے قریب لانا، کو کے قریب کرنا ہ: کو لپیٹنا، تہ کرنا، کو پھیلانا، مشہور کرنا، رائج کرنا، کو عام دستور بنانا، کو درجوں وغیرہ میں تقسیم کرنا، کی درجہ بندی کرنا، اونچے درجے میں لیجانا ہ فی: کو میں داخل کرنا، شامل کرنا، ڈالنا دارَجَ ہ: (وقت، فیشن وغیرہ) کے ساتھ چلنا، کا ساتھ دینا، کی رفتار سے چلنا۔ اَدْرَجَ ہ فی: کو میں ڈالنا، شامل کرنا، ضم کرنا، کو پر مشتمل کرنا، کو فہرست وغیرہ میں درج کرنا، کا فہرست وغیرہ میں اندارج کرنا ہ: کو محفوظ کرانا تَدَرَّجَ: دھیرے دھیرے ترقی کرنا بتدریج آگے بڑھنا الی: رفتہ رفتہ کی طرف بڑھنا فی: میں ترقی کرنا، درجہ بندی کرنا، درجہ بند ہونا اِنْدَرَجَ فی: میں ڈلنا، درج ہونا، شامل ہونا، ضم ہونا فی / تحت: میں یا تحت ترتیب پانا، درجہ بندی کیا جانا، اِسْتَدْرَجَ ہ: کو بتدریج آگے بڑھانا، بڑھانا، درجہ بدرجہ ترقی دینا ہ الی: کو بتدریج تک لیجانا۔ کو کا قائل کرنا ہ الی: کو للچانا، کو ورغلانا، اکسانا ترغیب دینا، یا لالچ دے کر پھنسانا۔

دَرْج: اندارج، اندارج کرنا، رجسٹر میں درج کرنا، ریکارڈ کرنا، لپیٹنا ہوا یا تہ کیا ہوا کاغذ، کاغذ کا پلندا، لکھے ہوئے کاغذ کا پلندا۔ فی درج الکتاب: کتاب میں فی درج الکلام: دورانِ گفتگو دُرْج جمع اَدْراج: دراز (میز وغیرہ کی) ڈسک (سکول کے بچوں کیلئے) دَرَج جمع اَدْراج: راستہ، زینہ، سیڑھیاں، رَجَع ادراجَهٗ یا عاد ادراجَهٗ: اسی راستہ پر لوٹ جانا جس سے آیا تھا۔ واپس جانا، مڑ جانا ذَهَبَ ادراج الریاح: ہوا کے راستوں پر چلے جانا یعنی نظر آئے بغیر گزر جانا، کوئی نشان چھوڑے بغیر چلے جانا، ٹائیں ٹائیں فش ہونا، بے نتیجہ ہونا، لاحاصل ہونا، ناکام رہنا، کا کوئی نتیجہ نہ نکلنا، کا کچھ نہ بننا، دَرَجة جمع دَرَجات: سیڑھی، سیڑھیاں، قدمچہ، سیڑھی، پایہ، درجہ (جیسے حرارت، ریاضیات، جغرافیہ میں) ڈگری، حکم رتبہ، درجہ (کلاس ٹرینوں وغیرہ کی) (کسی صورت حال) کی حالت، کا مرحلہ، دور، نمبر، گریڈ (سکول میں) درجة الحرارة: درجہ حرارت درجة الطول: طول البلد کا درجہ درجة علمیة (جامعیة): جامعاتی سند (ڈگری) درجة العقل: ذہانت کی سطح دفتر الدرجات: پراگرس رپورٹ (سکول کی طرف سے) من (فی) الدرجة الاولی: درجہ اول کا ذُو دَرَجة: اعلیٰ قسم کا اونچے درجے کا، اونچے طبقہ کا، لِدَرَجَةِ اَن: کی حد تک، اس حد تک کہ، اس قدر کہ تَدْرُج و تَدْرُجَة: تیتر، چکور دَرّاجَة ناریة: موٹر سائیکل۔ مَدْرَج جمع مَدارِج: مسلک، راستہ جس پر کوئی چلے، راستہ، سڑک، پگڈنڈی، راہ، نقطۂ آغاز، شروع، ابتدا، آغاز، اٹھان ترقی، بالیدگی، نشوونما، پیدائش، فجر، صبح، تڑکا، شروعات، پکی سڑک طیارے سے ٹیک تک، رن وے۔ نیز مُدَرَّج): کوئی تماشہ گاہ، آڈیٹوریم، لکچر گاہ، سٹیڈیم، کھیلوں کے اجتماعات پر تماشائیوں کے لئے صف دار نشستوں کے ساتھ ایک وسیع عمارت کھیل کے میدان میں کھلے بنچ، منذ مَدْرَجِه: اس کی شروعات سے ہی مَدْرَجُ نَشْاَتِه وہ جگہ جہاں وہ بڑا ہوا ساز۔ فی مدارج الرُقِي: ترقی کے راستہ پر گامزن ہونا علی التدریج: مع التدریج و بالتدریج بتدریج: کچھ دیر بعد، قدم بقدم، منزل بمنزل، رفتہ رفتہ، آہستہ آہستہ، دھیرے دھیرے۔ تدریجی: بتدریج، درجہ بدرجہ، تدریجی، تبدریج بڑھنے والا، ترقی پذیر، تدریجیاً: بتدریج، قدم بہ قدم، منزل بہ منزل، رفتہ رفتہ، دھیرے دھیرے مرحلوں میں تَدَرُّج: تدریجی ترقی، ارتقاء، درجہ بندی بالتَدَرُّج: بتدریج، قدم بہ قدم، منزل بہ منزل، رفتہ رفتہ، دھیرے دھیرے تدرجُ ارتقاءہ: اس کا تدریجی عروج۔ استدراج: کسی کو بتدریج ہمنوا بنانے کی صلاحیت، اثر آفرینی، فن ترغیب، ـ دارِج: رواں، جاری، نافذ، مروج، رائج، پھیلا ہوا، دور تک پھیلا ہوا، عالمگیر، مقبول، ہر دلعزیز، عوامی، روزمرہ کا، رواج پذیر، گردش میں۔ الکلام الدارج: عوامی زبان، روزمرہ کی زبان، ـ اللغة الدارجة: عوامی زبان روزمرہ گفتگو کی زبان۔ مُدَرَّج: درجہ بندی کیا ہوا جمع مُدَرَّجات: کھلی سیڑھیاں کاغذ کا ٹکڑا، مکان کے سامنے چبوترا، گول تماشا گاہ، سٹیڈیم مُدْرَج فی/ب) میں ڈالا ہوا، ضم کیا ہوا، درج کیا ہوا، شامل، پر مشتمل۔

درح: دَرَحَ۔ دَرْحًا ہُ: کو دفعہ کرنا، دور کرنا، ہٹانا، دَرِحَ۔ دَرَحًا: بوڑھا ہونا، صفت دَرِح (مذکر و مؤنث) ـ المَدْرَحِیَّة: مادیت اور روحیت سے ماخوذ ہے اور ان دو عقیدوں کے امتزاج سے کنایہ ہے یعنی خالق اور خلق اور انسانی رویہ میں مادی عوامل کی تاثیر کا اعتقاد۔

درد: ۱۔ دَرِدَ ـَ دَرَدًا: غضبناک ہونا صفت دَرِد، بے دانتوں کا ہونا، صفت اَدْرَد مؤنث دَرْدَاء جمع دُرْد۔ اَدْرَدَہٗ: کے دانتوں کو گرانا۔ اسنانَہٗ: کو پوپلا کر دینا۔ الدُّرْد (ح): اگلے دانتوں کے بغیر تھن دار جانور جن کے ناخن زمین کھودنے میں مدد دیتے ہیں جیسے چیونٹی خور۔ الدُّرْدِیّ من الزیت ونحوہ: تلچھٹ۔

۲۔ دَرْدَبَ الرجلُ: خوف زدہ کی طرح بھاگنا اور پیچھے مڑ مڑ کر دیکھتے جانا جیسے توقع ہو کہ اس کے پیچھے کچھ ہے۔ امرأۃٌ دَرْدَبٌ: رات میں آنے جانے والی عورت۔

۳۔ الدَّرْدَبِیس: مصیبت، بوڑھا یا بوڑھی، بہت بوڑھی عورت۔

۴۔ دَرْدَرَ الشیخُ او الصبیُّ البُسْرَۃَ: آہستہ آہستہ کھجور چبانا۔ الدُّرْدُر جمع دَرَادِر: بچے کے دانت نکلنے کی جگہیں۔ الدرداْر: ڈھول کی آواز۔ ـــ او المُرَّان (ن) ایک زرد پھولوں اور خار دار پتوں والا بڑا درخت۔ الدُّرْدُود: بھنور۔

○ دَرِدَ ـَ دَرَدًا: پوپلا ہوجانا، کے دانت نکل جانا۔ اَدْرَد: پوپلا۔ دُرْدِیّ: گاد، درد، تلچھٹ، ریزہ، فضلہ۔ دَرْدَبِیس: بدصورت بوڑھی عورت، بوڑھی عورت، چڑیل، ڈائن۔

○ دَرْدَرَۃ: پانی کا شور، جھٹ، طفلانہ گفتگو، ہرزہ سرائی۔ دُرْدُور: گرداب بھنور، ورطہ، چکر

○ دَرْدَشَۃ: طفلانہ گفتگو، ہرزہ سرائی، بے کار باتیں۔

درز: ۱۔ دَرِزَ ـَ دَرَزًا: دنیا کی نعمتوں اور لذتوں پر قادر ہونا۔ الدَّرْز جمع دُرُوز: دنیا کی نعمتیں اور لذتیں۔ اُمّ دَرْزَۃ: دنیا (کی کنیت)

۲۔ دَرَزَ ـُ دَرْزًا الثوبَ: کپڑا باریک سینا۔ ـــ الخیاطُ الدُّرُوزَ: درزی کا سیون کو باریک سینا۔ الدَّرْز (مص) جمع دُرُوز: مغزی، گوٹ، سیون۔ اولاد دَرْزَۃ: درزی لوگ، جولاہے۔ الدَّرْزِیّ: درزی۔

۳۔ بناتُ الدُّرُوز: جوئیں اور ان کے انڈے۔ اولادُ دَرْزۃٍ: کمینے لوگ۔ الدُّرْزِیّ و الدَّرْزِیّ جمع دَرْزَۃ نیز دُرُوز دُرْزِیۃ نامی جماعت سے منسوب۔

○ دَرَزَ ـُ سینا، ٹانکے لگانا، بخیہ کرنا۔ دَرْز جمع دُرُوز: سیون، گوٹ، مغزی، سنجاف، سلائی۔ دُرْزِیّ جمع دُرُوز: دُرُوز: فرقہ دروز، لبنان کے قریب مسلمانوں کا ایک مذہبی فرقہ جس کا بانی اسمٰعیل الدروزی تھا۔ جبل الدروز: جنوبی شام میں دروزیوں کا پہاڑی وطن۔

درس: دَرَسَ ـُ دُرُوسًا الرسمُ: نشان مٹنا، صفت: دارِس جمع دَوَارِس۔ ـــ الشیءُ: کا اثر جاتا رہنا۔ دَرْسًا الرسمَ: نشان کو مٹا دینا۔ الثوبَ: کپڑے کو بوسیدہ کرنا۔ دَرِسَ الثوبُ: کپڑے کا بوسیدہ ہوجانا۔ اِنْدَرَسَ الرسمُ: نشان کا مٹنا۔ الخبرُ: خبر ناپید ہونا۔ الدَّرْس (مص) جمع دُرُوس: پوشیدہ راستہ۔ ـــ والدِّرْس جمع اَدْرَاس و دِرْسَان والدَّرِیس: بوسیدہ کپڑا۔ المَدْرُوس (مفع): بوسیدہ کپڑا۔

۲۔ دَرَسَ ـُ دَرْسًا الناقۃَ: اونٹنی کو سدھانا۔ دَرَّسَ البعیرَ: اونٹ کو سدھانا۔ الدُّرْسۃ: ریاضت، ورزش

۳۔ دَرَسَ ـُ دَرْسًا و دِرَاسَۃً الکتابَ او العلمَ: کتاب یا علم کو یاد کرنے کیلئے متوجہ ہونا۔ دَرَّسَ و اَدْرَسَ ہٗ الکتابَ: کو کتاب پڑھانا۔ دَارَسَ مُدَارَسَۃً و دِرَاسًا الکتبَ: کتابیں پڑھنا۔ ہٗ: ایک دوسرے کو پڑھ کر سنانا، باہم پڑھنا۔ تَدَارَسَ الطلبۃُ الکتابَ: طلبہ کا کتاب مل کر پڑھنا۔ کہا جاتا ہے۔ تَدَارَسَ الکتابَ و اِدَّارَسَہٗ: اس نے کتاب پڑھی۔ دُرُوسُ الأشیاء: انسانی جسم، حیوانات، نباتات، آلات، معدنوں، پانی، ہوا وغیرہ کے مطالعے۔

الدَّرَّاس: بہت پڑھنے والا۔ المَدْرَسۃ طلبہ کے تعلیم پانے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے۔ ھذہ مدرسۃُ النِعم: یہ نعمتوں کا راستہ ہے۔ المِدْرَس: پڑھنے کی کتاب، پڑھنے کی جگہ۔ المِدْرَاس: تورات پڑھنے کی جگہ (گھر)۔

۴۔ دَرَسَ ـُ دَرْسًا و دِرَاسًا الحنطۃَ: گیہوں کو گاہنا۔ الدَّرْس (مص) جمع دُرُوس: سبق طریقٌ مَدْرُوس: چلتا ہوا راستہ۔ فراشٌ مَدْرُوسٌ: بچھا ہوا فرش۔

۵۔ دَارَسَ مُدَارَسَۃً و دِرَاسًا الذنوبَ: گناہوں کا ارتکاب کرنا۔

۶۔ الدَّرْس والدِّرْسُ جمع اَدْرَاس و دِرْسان و الدَّرِیس: اونٹ کی دم۔ المَدْرُوس: مجنوں۔

○ دَرَسَ ـُ دَرْسًا ہ: کو مٹانا، دھوڈالنا، کا نام ونشان مٹا ڈالنا، کو محو کرنا، ختم کرنا، (گندم وغیرہ) کو گاہنا۔ ہ علی: سے کچھ سیکھنا، پڑھنا، مطالعہ کرنا۔ درس العلمَ: کسی استاد یا پروفیسر سے علم سیکھنا۔ ـُ دُرُوسًا: مٹنا، محو ہونا، نام ونشان مٹنا، ختم ہونا۔

دَرَّسَ: تعلیم دینا۔ ـہ ہ: کو کی تعلیم دینا، کو کچھ پڑھانا۔ دارَسَ ہ: کے ساتھ مل کر پڑھنا، مطالعہ کرنا۔ تَدَارَسَ ہ: باہم کسی چیز کا احتیاط سے مطالعہ کرنا۔ اِنْدَرَسَ: مٹ جانا، محو ہوجانا، نام ونشان نہ رہنا، ختم ہوجانا۔ دَرْس: مٹنا، محو کرنا، نام ونشان مٹانا، ناپید ہوجانا، جمع دُرُوس: مطالعہ، مطالعے، سبق (نصابی کتاب کا) باب، جماعت، جماعت کا وقت، عرصہ، مدت، وقت، لیکچر، (تجربہ کا دیا ہوا) سبق، اَلْقٰی دُرُوسًا عن: پر لیکچر دینا۔ اعطی دروسًا: سبق دینا۔ دُرُوسٌ مَنْزِلِیَّۃ: طالب علم کا گھر پر کرنے کا کام۔ ہوم ورک۔ دِرَاس: (گندم وغیرہ) گاہنا۔ دِرَاسۃ جمع دِرَاسات: مطالعہ۔ دراسۃ عالیۃ: کالج کے مطالعے۔ دراسۃ ثانویۃ: ثانوی مدرسہ میں حاضری، ثانوی تعلیم، ہائی سکول کی تعلیم۔ دِراسۃ متوسطۃ: ثانوی تعلیم، ہائی سکول کی تعلیم۔ دِرَاسِیّ: مطالعہ یا مطالعوں کے متعلق، مدرسی، مکتبی، تعلیمی، سکول کی، درسی، تربیتی، پڑھائی کے متعلق، اتالیقی۔ رسوم دراسیۃ: ٹیوشن فیس۔ سنۃ دراسیۃ: تعلیمی سال۔ دَرِیس: خشک کیا ہوا ترفل، عُمَّالُ الدَّرِیسۃ: ریلوے سیکشن پر کام کرنے والے۔ دَرَّاس جمع دَرَّاسُون: (سرگرم) طالب علم۔ دَرَّاسۃ: بالی سے اناج نکالنے کا آلہ، غلہ کوب، وہ لکڑی جس سے کٹے ہوئے پودوں کو پیٹ کر اناج الگ کرتے ہیں، گاہنے کی مشین۔ حَصَّادۃ دَرَّاسَۃ: فصل کاٹنے اور گاہنے کی مشین۔ دِرْوَاس: ایک قسم کا بڑا کتا جس کے ہونٹ اور کان لٹکتے رہتے ہیں۔ مَدْرَسۃ: جمع مَدَارِس۔ (مذہبی) مدرسہ، سکول۔ ـــ ابتدائیۃ: جونیئر ہائی سکول۔ ـــ اوّلیۃ: بنیادی سکول، گریڈ سکول۔ ـــ ثانویۃ: ثانوی سکول، ہائی سکول ـــ تِجاریۃ: تجارتی کالج یا سکول۔ ـــ حربیۃ: عسکری درسگاہ۔ ـــ داخلیۃ: بورڈنگ سکول۔ ـــ عالیۃ (عُلیا) کالج۔ مدرسۃ الفنون و الصنائع: صنعتی فنون کا سکول، عملی فن اور دستکاری کا سکول۔ مدرسۃ کُبرٰی: کالج۔ المدرسۃ القدیمۃ: دینی یا فنکارانہ تحریک۔ تَدْرِیس: پڑھانا، تعلیم دینا۔ ہَیْئَۃُ التدریس: ٹیچنگ سٹاف، اساتذہ، معلمین (تعلیمی ادارہ کا) شعبہ، پروفیسر حضرات۔ دارِس جمع دَوَارِس: مٹا ہوا، محو شدہ، نام ونشان مٹا ہوا، قدیم، پرانا، شکستہ ٹوٹا پھوٹا، ریزہ ریزہ، ٹکڑے ٹکڑے (ہونے والا) تَجَدَّدَ دَارِسُہٗ: دوبارہ جی اٹھنا۔ مُدَرِّس جمع مُدَرِّسُون: مدرس، ٹیچر، معلم، انسٹرکٹر، لیکچرار۔ مُدَرِّسٌ مساعِد: معاون پروفیسر۔

درص: دَرِصَ ـَ دَرَصًا الناقۃُ: اونٹنی کا بڑھاپے کے سبب ٹوٹے ہوئے دانتوں والی ہونا، صفت: دَرْصاء۔ الدَّرْص والدِّرْصُ جمع اَدْرَاص و دِرَصَۃ و دِرْصَان و دُرُوص و اَدْرُص (ح): چوہے، بلی، خرگوش وغیرہ کا بچہ۔ الدِّرْص والدَّرُوص (ح) تیز رفتار اونٹنی۔ اُمّ اَدْرَاص (ح): جنگلی چوہا، بلا (کہا جاتا ہے۔ وقعوا فی اُمِّ اَدْرَاص: وہ ہلاکت میں پڑ

چھوٹے قدموں سے چلنا، ــالی: آہستہ چل کر، مٹر گشت کرتے ہوئے یا ٹہلتے ہوئے کسی کے پاس جانا۔ ــ علی: کی طرف آگے بڑھنا۔ ــالی. قدم بقدم کسی شخص یا چیز تک پہنچنا، تک پہنچنا، تک گھس جانا، کو ٹوہنا، ٹٹولنا، (ہاتھ کا) ــــ (پانی کا) رسنا، ٹپکنا، قطرہ قطرہ ٹپکنا، قطرہ ہوکر گرنا، دَالِف جمع دَوَالِف: گولی جو سطح سے ٹکرا کر واپس اچھل آئے۔ دُلفِین: ڈولفن (Dolphin)۔

دلق: دَلَقَ ـ دَلْقًا و اَدْلَقَ السيفَ من غمده: تلوار کو میان سے نکالنا۔ ــ البعيرُ شِقْشِقَتَهُ: اونٹ کا اپنے منہ سے بلبلے نکالنا، جھاگ نکالنا۔ ــ عليهم الغارَةَ: پر لوٹ ڈالنا، حملہ کرنا، ــــالبابَ: دروازہ کو زور سے کھولنا، ــ دَلْقًا و دُلُوقًا السيفُ: تلوار کا خود بخود نکل آنا۔ ــ ت الخيلُ: گھوڑوں کا آگے پیچھے نکلنا، صفت دُلُق: واحد دَالِق و دَلُوق۔ تَدَلَّقَ السيلُ عليه: پر سیلاب کا ایک دم آپڑنا۔ اِنْدَلَقَ الشيءُ: اپنی جگہ سے نکل آنا، ــ السيفُ: تلوار کا خود بخود نکل آنا۔ ــ السيلُ عليه: پر سیلاب کا امنڈ آنا۔ ــ ت الخيلُ: گھوڑوں کا بہت تیزی سے نکلنا۔ اِسْتَدْلَقَ السيفَ: تلوار کو میان سے نکالنا۔ الدَلْق (مص): چیز کا نکلنے کی جگہ سے تیزی سے نکلنا۔ الدَلَق (ح): جسم میں بلی کے قریب قریب زرد رنگ کا ایک جانور جس کا پیٹ اور گردن مائل بہ سفیدی ہوتے ہیں۔ (فارسی لفظ) سيفٌ دَالِقٌ و دَلِقٌ و دَلُوقٌ: میان سے بآسانی نکلنے والی تلوار۔ غارةٌ دَلُوقٌ: سخت لوٹ، حملہ۔ ناقةٌ دَلُوقٌ: بوڑھی ٹوٹے ہوئے دانتوں والی اونٹنی۔ جمع دُلُق۔

○ دَلَقَ ـ دَلْقًا ہ: (سیال چیز) کو گرانا، بہانا، اِنْدَلَق: (سیال چیز) کا گرنا، بہنا۔

دلك: ۱۔ دَلَكَ ـ دَلْكًا الشيءَ: کو رگڑنا، ملنا، کھرچنا، ــ وجهَهُ بالطيب: چہرے پر خوشبو لگانا، ــــ ہ الدهرُ: زمانہ کا کسی کو تجربہ کار بنانا، ــــ الصانعُ الكلسَ: بنانے والے کا چونے کو ہموار کرنا، (لغت عامیہ) تَدَلَّكَ: نہاتے وقت بدن ملنا، ــ بالطيب: خوشبو لگانا، الدَلَكَ: ڈھیلا پن، کہا جاتا ہے، فی رکبته دَلَكٌ: اس کے زانوں میں ڈھیلا پن ہے۔ الدَلُوك: لگانے کی خوشبو یا ملنے کی دواء الدَلِيك: خاک جسے ہوا اڑاتی پھرے، ــ: جمع دُلُك: تجربہ کار۔ المِدْلَك و المِدْلَكَة: ملنے کا آلہ۔ البعيرُ المَدلُوك (ــفــع): کمزور گھٹنوں والا اونٹ، سفر کا تجربہ کار، الدُوْلُوك جمع دَآلِيك: بڑا معاملہ۔

۲۔ دَلَكَ ـ دُلُوكًا ت الشمسُ: سورج کا غروب ہونے کیلئے جھکنا۔ صفت دَالِك۔ دَلَك: غروب آفتاب کا وقت۔

۳۔ دَلَكَ ـ دَلْكًا الرجلَ حقَّهُ: کا حق ظلماً چھین لینا۔ ــ غَرِيمَهُ: قرض خواہ کو ٹالنا۔ دَالَكَ مُدالَكَةً الغريمَ: قرض خواہ کو ٹالنا، المُدَالِك: وہ شخص جو خود کو چھچھوری باتوں سے بلند نہ رکھ سکتا ہو۔

۴۔ الدَلِيك (ن): ایک پودا

○ دَلَكَ ہ: کو رگڑنا، تھپکنا، سہلانا، پر ہاتھ پھیرنا، ملنا، ــــ العجينَ: آٹا گوندھنا، ــ دُلُوكًا: سورج کا غروب ہونا، نیچے جانا، دَلَّكَ ہ/ہ: کو ملنا، رگڑنا، ــ ہ: کی مالش کرنا، کو طلا لگانا، لیپ کرنا، آٹا گوندھنا۔ ــ ہ: کے ہاتھ پاؤں دبانا، کی چپی کرنا۔ دَلْك: رگڑنا، ملنا، گھاس چرانا، گلہ بانی کرنا، صاف کرنا، چھونا، لمس، دَلُوك: طلا، ضماد، مرہم، تیل، مالش کی دوا یا روغن۔ دُلُوك الشمس: غروب آفتاب۔ تَدْلِيك: ضماد، لیپ، تیل، مالش کی دوا، مالش، مالش کرنا، مُدَلِّكَة: جمع مُدَلِّكات: مالش کرنے والی۔

دلم: ۱۔ دَلِمَ ـ دَلَمًا و اِدْلامَّ اِدْلِيمامًا: چمک دار سیاہ ہونا، صفت، اَدْلَم: مؤنث دَلْماء اِدْلامّ الليلُ: رات کا بہت تاریک ہونا۔ الدُلَم (ح): ہاتھی۔ الدَلَام: سیاہی، سیاہ، کہا جاتا ہے۔ شيءٌ دَلَام: سیاہ چیز۔ الدَلْماء: قمری مہینے کی تیسویں رات۔ الاَدْلَم: لمبا سیاہ (ح) کالا سانپ، ــ من الالوان: کالا رنگ، الدَيْلَم: حوض کے نزدیک چیونٹیوں اور چیچڑیوں کے جمع ہونے کی جگہ، لشکر (ح) بھٹ تیتر، نر تیتر، کردوں کی ایک قوم کا نام، مصیبت۔

۲۔ دَلِمَ ـ دَلَمًا ت الشفةُ: ہونٹ کا ڈھیلا ہو کر لٹک جانا۔ اَدْلَمَ شفتَهُ: ہونٹ کو ڈھیلا کرنا۔

۳۔ الدُلَمِس والدُلامِس: سخت تاریکی، مصیبت۔ الدِلْمِس: مصیبت۔

۴۔ تَدَلْمَصَ راسُهُ: کے سر کا گنجا ہونا۔ الدُلَمِص والدُلامِص: چمکدار۔ راسٌ دُلَمِصٌ: گنجا سر۔

دله ۱۔ دَلَهَ ـ دَلْهًا عنه: سے تسلی پانا،

۲۔ دَلِهَ ـ دَلَهًا و دَلْهًا و دُلُوهًا و تَدَلَّهَ: غم وغیرہ سے مسلوب العقل ہونا،، حیران ہونا، دَلَّهَ ہُ: کو حیران کرنا، مدہوش کرنا۔ الدَلْه مص: کہا جاتا ہے۔ ذُهب دَمُهُ دَلْهًا: اس کا خون رائیگاں گیا۔ الدَالِه و الدَالِهَة: عشق وغیرہ کی وجہ سے کمزور دل، سرگشتہ و دیوانہ، المُدَلَّه: عشق وغیرہ کی وجہ سے کھوئی ہوئی عقل یا دل والا۔

۳۔ دَلْهَثَ الرجلُ: جلد آگے بڑھنا۔ الدَلْهَث والدُلاهِث والدِلْهاث: دلیر، آگے بڑھنے والا (ح) شیر۔

۴۔ اِدْلَهَمَّ الليلُ: رات کا سخت تاریک ہونا، ــ الظلامُ: اندھیرا گھپ ہونا، الدَلْهَم: تاریک، سیاہ، (ح) نر بھٹ تیتر، الدَلْهَمَس: بہت تاریک رات۔

۵۔ اِدْلَهَمَّ الرجلُ: سن رسیدہ ہونا، بوڑھا ہونا۔

۶۔ الدُلْهُم: عشق سے کھوئی ہوئی عقل والا۔ (ح): بھیڑیا۔ الدِلْهام والدَلَهْمَس: دلیر، بہادر، (ح) شیر۔

○ دَلَّهَ ہ: عشق کا کسی شخص کو حواس باختہ کر دینا، پاگل کر دینا۔ تَدَلَّهَ: عشق سے پاگل ہو جانا۔ تَدَلَّهَتْ فی حبه: وہ اس کی محبت میں گرفتار ہو گئی، مُدَلَّه: محبت میں پاگل۔

○ اِدْلَهَمَّ: تاریک، سیاہ ہونا، گہرا سیاہ ہونا، دَلْهَم: تاریک، گہرا سیاہ، اِدْلِهْمام: گہرا سیاہ، مُدْلَهِمّ: تاریک، گہرا تاریک۔

دلا: ۱۔ دَلاَ ـ دَلْوًا الدَلْوَ: ڈول کو کنویں میں ڈالنا، ڈول کو نکالنے کیلئے کھینچنا، ــــ حاجتَهُ: حاجت طلب کرنا، دَلَوْتُ بالدَلْو: میں نے ڈول سے پانی کھینچا۔ کہا جاتا ہے۔ دلوتُ بفلانٍ اليك: میں نے فلاں شخص کو تیرے پاس سفارشی بنایا۔ دَلاهُ: سے نرمی و مدارات کا سلوک کرنا، دَلَّى الدلوَ: کنویں میں ڈول ڈالنا، ڈول کو نکالنے کے لئے کھینچنا، ــحاجتَهُ: حاجت طلب کرنا، ــہ بالحبل من السطح: اس نے اس کو رسی کے ذریعے چھت سے لٹکایا تو وہ لٹک گیا۔ کہا جاتا ہے۔ دَلّاہ بغرور: اس نے اس کو دھوکے میں ڈالا، دَالَى ہ: کے ساتھ نرمی کا سلوک کرنا، مدارات سے پیش آنا۔ اَدْلَى اِدْلاءً: کنویں میں ڈول ڈالنا، ــ اليه بمالٍ: کو مال دینا، بعض کے نزدیک اس کی اصل دلا الدلوَ: ہے۔ ــبحجته: دلیل پیش کر کے اس سے حجت کرنا، ــ بقرابته: سے رشتہ داری کا وسیلہ پکڑنا، اُدْلِىَ إلى فلان: کے پاس اپنا جھگڑا لیجانا، تَدَلَّى الثمر من الشجر: درخت سے پھل کا لٹکنا، ــ من الخيل: گھوڑے سے اترنا۔ الدَلْو: جمع دِلاء واَدْلٍ ودُلِيّ ودِلِيّ ودَلًى: ڈول۔ مؤنث۔ کبھی مذکر بھی استعمال ہوتا ہے۔ (کہا جاتا ہے اَلْقِ دَلْوَك فی الدلاءِ: اوروں کی طرح تم بھی اپنی کوشش کر کے دیکھ لو) ایک برج آسمانی کا نام۔ الدَلَاءُ: جمع دَلًى ودَلَوات: چھوٹا ڈول الدَالِي: سیاہ انگور۔ الدَالِيَة: جمع دَوَالٍ: زمین جس کو ڈول یا رہٹ سے سینچا جاتا ہو رہٹ، (ن) انگور کی بیل۔

۲: اَدْلَوْلَى اِدْلاءً فيه: کسی کی بدگوئی کرنا، غیبت کرنا۔

۳۔ اِدْلَوْلَی اِدْلِیْلاءً: جلدی کرنا۔
۴۔ الدَّلُو: اونٹ کا داغ۔ مصیبت۔
○ دَلّٰی ہ: کو لٹکانا، لٹکنے دینا، کو نیچا کرنا، گرانا۔ اَدْلٰی: بمعنی دَلّٰی: نیز اَدْلٰی ہ اِلی: پر سرسری نظر ڈالنا، ۔۔ بانظارہ: اپنی نگاہیں نیچی کرنا، ۔۔ ب: کا اظہار کرنا، ۔۔ برأیہ: اپنی رائے کا اظہار کرنا، ۔۔ بتضرع: بیان دینا، ۔۔ بحجۃ: اپنی دلیل پیش کرنا، ۔۔ اِلی ب: کو سے مطلع کرنا، کو کوئی چیز پیش کرنا، ۔۔ بحدیث ل: کو انٹرویو دینا، ۔۔ فی: کو بدنام کرنا، کی بے عزتی کرنا، پر تہمت لگانا، عیب لگانا، کو رسوا کرنا، اَدْلٰی دَلْوَہٗ بین الدِّلاءِ یا اَدْلٰی بِدَلْوِہٖ فی الدِّلاء: دوسروں کے ساتھ اپنا حصہ پیش کرنا، اپنی خصوصی مہارت پیش کرنا، جو کر سکتا ہو کرنا، تَدَلّٰی من: (سے) لٹکنا، نیچا ہونا یا ہو جانا، اترنا، ڈوبنا۔ تَدَلّٰی للسقوط: گرنے کے لئے تیار ہونا، کے گرنے کا خطرہ پیدا ہونا، دَلْو: چمڑے کا ڈول، ڈولچی، بالٹی، ٹھلیا، (فلک) برج آبی، قوس آبی، کبنھ، گیارہواں برج، برج دلو، دَلّایَۃ: لٹکا ہوا، معلق، آویزاں، اِدلاء: (بیان) دینا، بیان، اظہار، پیش کش، دینا، دالِیَۃ: جمع دَوَالٍ: پن پہیہ، رہٹ، جعفری، پھولی ہوئی رگ۔ مُتَدَلٍّ: لٹکا ہوا، معلق، آویزاں، لٹکتا ہوا، گرنے کے قریب۔

دلی: دَلِیَ ۔ دَلًی: حیران ہونا، ۔۔ لَہٗ: کے سامنے تواضع کرنا، عاجزی کرنا، فروتنی کرنا، تَدَلّٰی بہ: کے قریب ہونا۔

دمّ: ۱۔ دَمَّ ۔ دَمًّا الشیءَ و بالصبغ اولقیر ونحوهما: کو رنگ یا تارکول لتھیڑنا یا ملنا، ۔۔ الارضَ: زمین کو برابر کرنا، ۔۔ الیربوع جحرَہٗ: جنگلی چوہے کا اپنے سوراخ کو مٹی وغیرہ سے برابر کرنا، بند کرنا۔ دَمَّمَ الشیءَ: چیز کو لتھیڑنا۔ الدَّمّ: بمعنی دم، ۔ والدِّمَم والدِّمام: ہر چیز جو طلا کے کام آئے۔ الدِّمَّۃ: بکریوں کا باڑہ، مینگنی۔ المِدَمَّۃ: ایک قسم کی وندانہ دار لکڑی جس سے کاشتکار زمین کو ہموار کرتے ہیں۔ المَدْمُوم: خون کی طرح سرخ، بہت موٹا، چربی دار۔
۲۔ دَمَّ ۔ دَمًّا الرجلَ: کو پوری طرح عذاب دینا، کو مارنا، یا کا سر کچلنا، ۔۔ القومَ: لوگوں کو نیزہ مار کر ہلاک کرنا۔
۳۔ دَمَّ ۔ دَمًّا الرجلُ: جلدی کرنا۔
۴۔ دَمَّ ۔ دَمَامَۃً: حقیر اور بدہیئت ہونا، صفت: دمیم جمع دِمَام۔ مونث دمیم و دمیمۃ جمع دَمائم و دِمَام۔ اَدَمَّ الرجلُ: بد زبانی کرنا، کے ہاں بدشکل بیٹا پیدا ہونا۔ الدِّمَّۃ (ح): چیونٹی (ح): جوں، پستہ قد وحقیر آدمی۔
۵۔ الدُّمَّۃ: جمع دُمَم: طریقہ، گڑیا۔ الدِّمَّۃ (ح): بلی۔ الدیموم والدیمومۃ جمع دیامیم: وسیع بیابان۔ الدَّیْمُومۃ: ہمیشگی۔
۶۔ دَمْدَمَ دَمْدَمَۃً علیہ: سے غصہ کے ساتھ کلام کرنا۔ ۔۔ اللّٰہ علیھم: اللہ تعالیٰ کا لوگوں کو ہلاک کرنا۔ الشیءَ: کو زمین سے چپکانا۔ الدِّمْدِم: خشک گھاس، الدُّمادِمُ من الارض: نرم ٹیلے۔
○ دَمَّ ۔ دَمًّا ہ ب: کو سے قلعی کرنا، ملمع کرنا، لیپنا، ڈھیے ڈالنا، ملنا، لیپ کرنا، رنگنا، استرکاری کرنا، پلستر کرنا، پوتنا، آلودہ کرنا، ہلکا رنگ دینا، چاشنی دینا، دَمَّمَ ہ ب: کو سے رگڑنا کی سے مالش کرنا، کو سے طلا کرنا، کو سے لیپنا، پر تیل سے مالش کرنا، کو سے اصطباغ دینا۔ دَمّ: مرہم، لیپ، سکون بخش دوا، طلا، ضماد، تیل، مالش کا روغن یا دوا، رنگ، روغن غازہ، نسیج کا قدرتی رنگ، رنگنے کا مسالہ، سرخی، گلگونہ، دِمَام: مرہم، لیپ، طلا، ضماد، تیل مالش کا روغن یا دوا، رنگ، روغن، غازہ، نسیج کا قدرتی رنگ، رنگنے کا مسالہ، سرخی گلگونہ۔ دَمِیم: جمع دِمَام: بدصورت، بدشکل، بدنما، بگڑی صورت والا، دَمِیمُ الخِلْقَۃ: مکروہ شکل کا دیکھنے میں بدصورت۔ دَمَامَۃ: بدصورتی، بدشکلی، مکروہ پن، بے ہنگم بڑا جسم، انسانیت سوز عمل۔
○ الدَّمّام: مشرقی سعودی عرب کی ایک بندرگاہ۔

دمث: دَمُثَ ۔ دَمَاثَۃً: نرم خو ہونا، دَمِثَ ۔ دَمَثًا المکانُ وغیرُہٗ: جگہ وغیرہ کا نرم و ہموار ہونا۔ دَمَّثَ المضجعَ: بستر کو نرم کرنا، ۔۔ المکانَ: جگہ کو نرم کرنا، ۔۔ لہ الحدیثَ: سے بیان کرنا، ذکر کرنا۔ الدَّمْث والدَّمَث، الدِّمث والدَّمِیث: جمع دِمَاث و اَدْمَاث: نرم ریتلی جگہ۔ رجلٌ دَمِثُ الاخلاق: نرم خو، خوش اخلاق آدمی۔ ارضٌ دَمْثاء: نرم زمین۔ الدُّمُوثۃ: نرم خوئی، خوش اخلاقی۔ الدَّمَائث: واحد دَمِیثۃ: نرم چیزیں۔
○ دَمُثَ ۔ دَمَاثَۃً: شریف ہونا، نرم دل، نرم، شریں یا سلیم الطبع ہونا، دَمَّثَ ہ: کو نرم کرنا، ملائم کرنا، رسیلا کرنا، شیریں کرنا، دَمِث: جمع دِمَاث: دَمِثُ الاخلاق: شریف، معتدل مزاج۔ دَمَاثَہ: شرافت، نرم دلی، شفقت، نرمی۔

دمج: ۱۔ دَمَجَ ۔ دُمُوجًا فی الشیء: میں مضبوطی سے گڑ جانا، ۔۔ الامرُ: کام کا ٹھیک و درست ہونا، ۔۔ دَمَّجَہٗ فی الشیء: کو کسی چیز میں داخل کرنا۔ دَامَجَ دِمَاجًا علیھم: کی مخالفت پر اتفاق کرنا۔ اَدْمَجَ الشیءَ فی الثوب: چیز کو کپڑے میں لپیٹنا، ۔ الحبلَ: رسی کو خوب اچھی طرح بٹنا۔ الکلامَ: کلام کو حسن ترتیب سے آراستہ کرنا۔ تَدَمَّجَ فی ثیابہ: اپنے کپڑوں میں لپٹنا۔ تَدَامَجَ القومُ علیہ: کے خلاف ایک دوسرے کی مدد کرنا، اکٹھا ہونا۔ ۔۔ القومُ: اکٹھا ہونا، جمع ہونا، اِنْدَمَجَ و اِدَّمَجَ فی الشیء: میں مضبوطی سے گڑ جانا۔ الدَّامِج: تاریک۔ لیلٌ دامِجٌ: تاریک رات۔ الدُّمّاج والدِّمَاج: بہت مضبوط، سیدھا۔ الدُّمْجَۃ: طریقہ کہا جاتا ہے۔ علی تلک الدُّمْجۃ: اسی طریقہ پر۔ المُدْمَج: تیر کی چھڑ۔ المِدْمَاجَۃ: پگڑی۔ الدامِجانۃ: جمع دامِجانات: تنگ گردن کی بڑی بوتل جس کے گرد تنکوں کا خول ہو (اٹلی زبان کا لفظ) عوام اسے دَمَلْجانۃ و دَمَجانۃ کہتے ہیں۔
۲۔ اَدْمَجَ الفرسَ: گھوڑے کو دبلا کرنا۔
۳۔ الدِّمْج: نظیر۔ الدِّمْج: دوست۔
○ دَمَجَ ۔ دُمُوجًا فی: میں داخل ہونا، میں جانا یا آنا، میں ڈالا جانا، میں متحد ہونا، ضم ہونا، شامل ہونا۔
دَمَّجَ: مختصر نویسی کرنا، اَدْمَجَ ہ: کو مضبوطی سے بٹنا، گوندھنا، ۔۔ ہ فی: کو میں داخل کرنا، ڈالنا، شامل کرنا، ایک کرنا، متحد کرنا، ضم کرنا، کا میں الحاق کرنا، لفظ بڑھانا، کو میں ڈالنا، لا کر رکھنا، اِنْدَمَجَ فی: میں ڈالا جانا، میں یکجا ہونا، متحد ہونا، ختم ہونا، میں شامل ہونا، مدغم ہونا، میں جذب ہونا، مدغم ہونا، کھایا جانا ۔۔: ایک ہونا، ملنا، آمیزش ہونا، تلمیج: مختصر نویسی، شارٹ ہینڈ، سٹینوگرافی، ادماج فی: میں ڈالنا، متحد کرنا، ختم کرنا، شامل کرنا، الحاق۔ جذب کرنا، سمونا، رچ بس جانا۔ انـدماج فی: میں ڈلنا، متحد ہونا، ضم ہونا، انضمام، ادغام سے الحاق ایک ہونا، میں جذب ہونا، رچ بس جانا۔ مُنْدَمِج: مضبوط، ٹھیک، پیوست کیا ہوا، اچھی طرح چنا یا جمایا ہوا، جامع، پرمعنی۔ مُنْدَمِج: مضبوط، سخت، اچھی طرح چنا یا جمایا ہوا۔ دَمَجَانَۃ: نیز (دامجانۃ) جمع دامجانات: بڑی بوتل جس کے گرد تنکوں کا خول ہو۔

دمخ: دَمَخَ ۔ دَمْخًا: اونچا ہونا، ۔۔ رأسَہٗ: کا سر پھوڑنا۔
○ دَمْدَمَ: بڑبڑانا، بڑبڑ کرنا، گرجنا، غرانا، غصہ کی آوازیں نکالنا، گرج کر کہنا، دَمْدَمَۃ: جمع دَمْدَمات: غراہٹ، گرج، بڑبڑاہٹ، بڑبڑانے کی آواز، گرج، گڑگڑاہٹ، گڑگڑانے کی آواز۔

دمر: ۱۔ دَمَرَ ۔ دُمُورًا و دَمَارًا و دَمَارۃً: ہلاک ہونا، ۔۔ دُمُورًا علیھم: لوگوں کے پاس بغیر اجازت آنا، برے ارادے سے اچانک آنا۔ دَمَّرَ ھم و دَمَّرَ

علیھم کو ہلاک کرنا۔
۲۔ دَامَرَ اللیلَ: رات بھر جاگنا۔
۳۔ تَدمُر: شام کے اس علاقہ میں واقع ایک شہر جس میں گھاس اگا ہوا تھا۔ آج کل ایک چھوٹا سا گاؤں ہے۔ انگریزی میں اسے (Palmyra) کہتے ہیں۔
• التَدمُرِیّ: تدمر سے منسوب، تدمر کا، تدمر کے متعلق۔ (ح) سخت گوشت نوٹے ہوئے چنگل والا ایک جنگلی چوہا۔ لیسم، کہا جاتا ہے۔ مافی الدار تَدمُرِیٌّ گھر میں کوئی بھی نہیں۔

○ دَمَرَ ـُ دُمُوراً و دَماراً و دَمارَةً: ہلاک ہونا، تباہ ہونا، برباد ہونا۔ دَمَّرَ ہ: کو تباہ و برباد کرنا، منہدم کرنا، مٹا دینا، فنا کر دینا، نیست و نابود کرنا، غارت کرنا۔ تَدَمَّرَ کا تباہ ہونا، منہدم ہونا، برباد ہونا، غارت ہونا۔ اِندَمَرَ تباہ و برباد ہونا، نیست و نابود ہونا، فنا ہونا، مٹ جانا۔ دَمار: تباہی، بربادی۔ تدمیر: فنا، انہدام، ہلاکت، فنا کرنا، ہلاک کرنا۔ اندمار: شکست فاش، شکست، ہار، تباہی فنا، مٹنا۔ مُدَمِّرہ جمع مُدَمِّرات بحریہ کا تباہ کن جہاز۔

○ دَمُّور: چھینٹ جیسا گاڑھا کپڑا۔ دَمُّورِی: چھینٹ جیسے گاڑھے کپڑے کا یا اس سے متعلق۔

○ دَمِیرَة: دریائے نیل کا سیلابی موسم۔

○ لادُومَرِیّ: بمعنی لاتَدمُرِی: کوئی بھی نہیں، کوئی بھی ذی روح زندہ شخص نہیں۔

○ تَدمُرِی: عموماً تلفظ تُدمُرِی کہا جاتا ہے۔ کوئی ایک، کوئی شخص۔

دمس: ۱۔ دَمَسَ ـِ دَمسًا و دُمُوسًا الظلامُ او اللیلُ: تاریکی یا رات کا گھپ اندھیری ہونا۔ صفت: دَامِس ـِ دَمسًاہُ: کو ڈھانپنا، دفن کرنا، چھپانا۔ ـ علیه السِّرَّ او الخبرَ: سے بھید یا خبر چھپانا، دَمَّسَ ہُ: کو ڈھانپنا، دفن کرنا، چھپانا۔ دَامَسَ مُدامَسةً الشیءَ: کو چھپانا، پوشیدہ کرنا۔ اَدمَسَ اللیلُ: رات کا تاریک ہونا۔ ـ الشیءَ: کو چھپانا۔ اِندَمَسَ: تہ خانہ میں داخل ہونا۔ الدَمَس و الدِمَیس: پوشیدہ، ڈھانپا ہوا۔ الدِمَاس: ہر چھپانے یا ڈھانپنے والی چیز۔ مشکیزہ پر ڈالی جانے والی چادر۔ الدَامِس (فا): تاریک۔ کہا جاتا ہے۔ لیل دامِسٌ: تاریک رات۔ الدَامُوس: جمع دَوامِیس: شکاری کے چھپنے کی جگہ۔ المُدَمَّس (ط): سرکہ، نمک اور تیل میں نیم پختہ لوبیا۔ الدَیْماس و الدِیماس: جمع دَیامِیس و دَمامِیس: تہ خانہ، قبر، حمام۔ الدَیامِیس: تاریک تہ خانے۔ لیل اِدُمُوس: تاریک رات۔

۲۔ دَمَسَ ـِ دَمسًا و دُمُوسًا الموضعُ: کسی جگہ کا مٹ جانا۔ ـ دَمسًا بینهم: لوگوں میں صلح کرانا۔
۳۔ دَمِسَ ـَ دَمَسًا یدُهُ: کے ہاتھ کا گندگی سے آلودہ ہونا۔ تَدَمَّسَ: آلودہ ہونا۔
۴۔ الدَمَس: شخص، کوئی شخص، شبیہ صورت کہا جاتا ہے۔ رایتُ دَمَسًا: میں نے ایک صورت دیکھی۔ میں نے ایک شخص دیکھا۔ الدُمَس من الاُمور: واحد دامِس: بڑے کام۔ کہا جاتا ہے۔ جاء نا بامورٍ دُمسٍ: وہ بڑے کام لے کر ہمارے پاس آیا۔
۵۔ الدُمُستُق: جمع دَماسِق: یونانی فوج میں جرنیل (لاطینی لفظ)

○ دَمَسَ ـُ ہ: کو چھپانا، پوشیدہ کرنا، ـ ہ فی الارض: کو زمین میں دفن کرنا۔ دَمَّسَ ہ: کو زمین میں دفن کرنا، دِمْس: کوئلے کی راکھ، راکھ، بھبوت۔ دَماسَة: تاریکی۔ اَدْماس: تنگ و تاریک مکانات، جھونپڑے، جھونپڑیاں۔ دَمُوس: جمع دَمامِیس: غار، کھوہ، گپھا، کہف، دِیماس و دَیماس و دَیمُوس: جمع دَیامِیس: کمین گاہ، پناہ گاہ، مضبوط زمین دوز قلعہ، قید خانہ، کال کوٹھری، تہ خانہ۔ دَامِس: گھرا اندھیرا، بہت تاریک، تاریک، دھندلا۔ فولٌ مُدَمَّس: نیم پختہ لوبیا۔

دمش: ۱۔ دَمْشَقَ الامرَ: کسی کام کو عجلت میں ختم کرنا۔ دُمْشُقُ الیدین: تیز دست، پھرتیلا۔
۲۔ دَمْشَقَ الشیءَ: کو سجانا، کی آرائش کرنا۔
۳۔ تَدَمْشَقَ: دمشق (شہر) میں آنا۔ دِمَشْق و دِمِشْق: شام کا دارالحکومت۔ دِمَشْقِیّ: دمشق کا، دمشق کے متعلق جمع دَماشِقَة۔

○ مُدَمْشَق: بیل بوٹے والا (ریشمی کپڑا) مشجر، دمشقی طرز زندگی اپنایا ہوا، شہری، شہر کا سا۔

دمص: دَمَصَ ـِ دَمْصًا فی الشیءِ: میں جلدی کرنا، ـ ت الکلبة بجروها: کتیا کا وقت سے پہلے بچہ جن دینا۔
دَمِصَ ـَ دَمَصًا: کے سر کے بالوں کا کم ہونا، ابروؤں کا سروں پر باریک اور درمیان سے موٹا ہونا۔ صفت اَدْمَص مونث دَمْصاء جمع دُمْص۔

دمع: ۱۔ دَمَعَ و دَمِعَ ـَ دَمْعًا ـ دَمَعًا و دَمَعانًا و دُمُوعًا العینُ: آنکھ کا آنسو بہانا۔ اِستَدْمَعَ: کی آنکھوں کا آنسو بہانا۔ الدَمْع: جمع دُمُوع و اَدْمُع: آنسو۔ دَمْعَةُ الکرم: شراب۔ مکانٌ دامِعٌ: نمناک، تر جگہ، شَجَّةٌ دامِعَةٌ: خون بہانے والا زخم۔ امراۃ دَمِعَة و دَمِیعٌ جمع دُمْعی و دَمائِع: جلد رو پڑنے اور بہت آنسوؤں والی عورت۔ رجلٌ دَمِیع جمع دُمَعاء و دَمْعی: جلد رو پڑنے والا اور بہت آنسوؤں والا امرد۔ المَدْمَع: جمع مَدامِع (ع): آنسوؤں کی جگہ اور آنسو بہنے کی جگہ۔ الدُمّاع: بیماری یا بڑھاپے کے سبب آنکھ سے بہنے والا پانی، درخت کاٹنے پر اس سے بہنے والا رس یا مد۔ الدَمّاع: نم ناک جس سے تری ظاہر ہو۔ والدَمُوع: بہت آنسوؤں والا، یومٌ دَمّاعٌ: پھوار والا دن۔
۲۔ دَمَعَ ـَ دَمْعًا و دَمَعانًا و دُمُوعًا الاناءُ: برتن کا بھر جانا۔ اَدْمَعَ الاناءَ: برتن کو کناروں تک بھر دینا۔ قَدَحٌ دَمْعانٌ: لبالب بھر کر چھلکنے والا پیالہ۔

○ دَمَعَ ـَ دَمْعًا: آنکھ کا پانی دینا۔ آنسو بہانا۔ اَدْمَعَ: رلانا، آنسو ابھارنا، آنسو بہانا، دَمْع: آنسو۔ دَمْعَة: ایک آنسو، آنسو کا قطرہ۔ دِمْعَة: آب جوش، یخنی، شوربہ، قُنبُلَةٌ دَمْعِیَّة: آنسو گیس بم۔ دَمِعَة و دَمِیع جمع دُمْعی و دَمائِع: رو پڑنے والا، آبدیدہ اکثر رونے والا، پر اشک، اشکبار، نم ناک، بات بات پر رونے والی۔ دَمُوع و دَمّاع: اشکبار، آبدیدہ، پر اشک، رو پڑنے والی آنکھیں) مَدمع جمع مَدامِع: اشک آور نال۔

دمغ: ۱۔ دَمَغَ ـَ دَمْغًاہُ: کو دماغ تک زخمی کرنا، صفت مفعولی: دَمِیغ و مَدْمُوغ دَمَغَتْهُ الشمسُ: سورج کا دماغ کو تکلیف پہنچانا۔ شَجَّةٌ دامِغَةٌ: دماغ تک پہنچا ہوا زخم۔ الدِماغ: جمع اَدْمِغَة (ع ا): دماغ سر کا بھیجا۔ اُمُّ الدِماغ (ع ا): دماغ پر لپٹی ہوئی باریک جھلی۔
۲۔ دَمَغَ ـَ دَمْغًاہ: پر غالب آنا، کو مغلوب کرنا۔ ـ الحقُّ الباطلَ: حق کا باطل کو مٹانا، بے حقیقت کرنا۔ اَدْمَغَ ہُ الی کذا: کو کا حاجتمند بنانا۔
۳۔ دَمَغَ ـَ دَمْغًاہُ: کو داغ لگانا، داغی کرنا (آگ سے)۔ الدَمْغَة: آگ سے لگایا ہوا داغ۔ دمغة الاصبع: انگوٹھے کا نشان۔
۴۔ دَمَّغَ الاطعمةَ بالدسم: کھانے میں چربی یا چکنائی ڈالنا۔ اَدْمَغَ الطعامَ: کھانا نگلنا۔ ـ الشیءَ: چیز کو داخل کرنا۔

○ دَمَغَ ـَ ہ: (جھوٹ، غلطی، جھوٹے الزام) کی تردید کرنا، کو غلط ثابت کرنا، کالعدم قرار دینا، (حق کا باطل پر) فتح حاصل کرنا۔ دِماغ جمع اَدْمِغَة: دماغ، ذہن۔ حُجَّةٌ دامِغَةٌ: قوی، زوردار، معقول یا دل کو لگتی ہوئی دلیل، بحث۔ شَهادَةٌ دامِغَةٌ: ناقابل تردید شہادت، گواہی۔ دَمَغَ ـَ دَمْغًا ہ: پر مہر لگانا۔

سونے یا چاندی کی چیزوں ) پر مہر لگانا۔ (جانور ) کو داغنا، پر داغ لگانا۔ دَمَغ: مہر لگانا۔ دمغ المصوغات: سونے چاندی کی اشیاء پر مہر لگانا۔ دَمْغَة: مہر (سونے چاندی کی اشیاء پر ) مہر، وَرَق دَمْغَة: ٹکٹ لگا کاغذ، اشٹام۔ مَدْمُوغ: مہر لگا ہوا، مہر کا حامل، مہر والا۔

دمق: ۱۔ دَمَقَ ـ دُمُوقاً علیه: پر بغیر اجازت داخل ہونا، کے پاس کسی کمرہ وغیرہ میں اجازت لئے بغیر جانا۔ ـ دَمْقًا و دَمَقَ و اَدْمَقَ الشیءَ فی الشیءِ: ایک چیز کو دوسری میں داخل کرنا۔ اِنْدَمَقَ: نکلنا، باہر آنا، ـ علیه: پر بغیر اجازت داخل ہونا (ضد)۔ الدَمِیق: دوسری چیز میں داخل کیا ہوا۔ المُنْدَمَق: داخل ہونے کی جگہ۔

۲۔ دَمَقَ ـ دَمْقًا الشیءَ: کو چرانا۔

۳۔ دَمَقَ ـ دَمْقًا فاهُ: کے دانت توڑ دینا۔

۴۔ دَمَقَتِ السماءُ بالمطر: آسمان کا پھوہار برسانا، یعنی پوہار پڑنا۔ ترشح ہونا۔ (عامی زبان میں)

۵۔ الدَمَق: تیز ہوا جس کے ساتھ برف برسے۔ (فارسی لفظ) الدَامِق و الدَمُوق من الرحال: برا، بے فیض آدمی۔

۶۔ الدِمَقْس و الدِمُقَاس: سفید ریشم، دیباج۔ ثوبٌ مُدَمْقَس: ریشم سے بنا ہوا کپڑا۔

○ دِمُقْرَاطِيّ: جمہوری، جمہوری حکومت کا حامی، جمہوری جماعت کا رکن۔ دِمُقْرَاطِيَّة: جمہوریت، جمہوری حکومت، عوامی راج، دِمَقْس: خام ریشم۔ دِمَقْسِيّ: ریشمی، نرم، چمکدار، ریشمی لباس میں ملبوس۔

دمك: ۱۔ دَمَكَ ـ دُمُوكًا الأرنبُ: خرگوش کا تیز دوڑنا۔ ـ الشیءَ: کو پیسنا۔ الدَمُوك: تیز گذر جانے والا کہا جاتا ہے۔ رَحًى دَمُوكٌ: تیز پیسنے والی چکی۔ الدَامِكَة: جمع دَوَامِك: مصیبت۔ رَحًى دَمَكْمَك: بہت پیسنے والی چکی۔

۲۔ دَمَكَ ـ دُمُوكًا الشیءُ: چکنا اور چمکدار ہونا۔ المِدْمَك: روٹی چوڑی کرنے کا بیلن۔

۳۔ دَمَكَ ـ دَمْكًا الرشاءَ: رسی بٹنا۔ الدَمَكْمَك: بہت مضبوط۔ المِدْمَاك: جمع مَدَامِيك (ب): عمارت میں اینٹوں یا پتھروں کا ردا۔

○ مَدْمُوك و مُدْمَك: مضبوط کسا ہوا، تنا ہوا۔

دمل: ۱۔ دَمَلَ ـ دَمْلاً و دَمَلاناً الأرضَ: زمین میں کھاد وغیرہ ڈال کر درست کرنا۔ ـ بینهم: میں صلح کرانا۔

ـــــ دُمْلاً الدُمَّلَ: پھوڑے کو اچھا کرنا۔ دَمِلَ ـ دَمَلاً و اِنْدَمَلَ و اِدَّمَلَ الجرحُ: زخم کا اچھا ہونا۔ دَامَلَهُ: کی مدارات کرنا، کے ساتھ نرمی کا سلوک کرنا۔ دَوْمَلَ بینهم: میں صلح کرانا۔ تَدَمَّلَ المکانُ: جگہ کا کھاد سے درست ہو جانا۔ تَدَامَلَ القومُ: لوگوں کا آپس میں صلح کرنا۔ الدَمْل (مص): نرمی۔ الدُمَل و الدُمَّل: واحد دُمَّلَة: جمع دَمَامِل و دَمَامِیل: پھوڑا، پھنسی۔ الدَمَال: کھاد (کہا جاتا ہے هذا دَمَال ذاك: یہ اس کا مصلح ہے۔ یہ اس کی اصلاح کرنے والا ہے۔) دریا کا بہاؤ میں لایا ہوا خس و خاشاک۔ پرانی سڑی ہوئی سیاہ کھجوریں، جانوروں کی مینگنیاں اور مٹی جو ان کے پاؤں میں روندی گئی ہوں۔ الدَمَّال: زمین کو کھاد ڈال کر درست کرنے والی چیز۔

۲۔ دَمْلَجَ دَمْلَجَةً و دِمْلاجًا الشیءَ: کو اچھی طرح ڈھالنا۔ الدُمْلُج و الدِمْلَج جمع دَمَالِج و الدُمْلُوج: جمع دَمَالِیج: بازو بند، پہنچی، کہا جاتا ہے۔ القی علیه دَمَالِجَهُ: اس نے اپنا بوجھ اس پر ڈالا۔

۳۔ دَمْلَجَ هُ: کو لڑھکانا۔

۴۔ دَمْلَقَ هُ: کو چکنا کرنا، ہموار کرنا، حَجَرٌ دَمْلَقٌ و دُمْلِقٌ و دُمَالِقٌ: چکنا پتھر۔

۵۔ دَمْلَكَ الشیءَ: کو چکنا کرنا۔ تَدَمْلَكَ: چکنا ہونا۔ ـ الثدیُ: پستان کا گولائی میں ابھرنا۔ الدُمْلُوك: چکنا گول پتھر۔

○ دَمَلَ ـ دَمْلاً و دَمَلانًا هُ: زمین کو قابل کاشت کرنا، زرخیز بنانا، بارآور بنانا اچھی فصل دینے والی بنانا، زمین میں کھاد ڈالنا، زمین کی قوت نمو بڑھانا۔ دَمِلَ ـ دَمَلاً زخم کا مندمل ہونا، اچھا ہونا، زخم بھرنا، زخم پر انگور آنا، اِنْدَمَلَ: زخم کا مندمل ہونا، اچھا ہونا، بھرنا، زخم پر انگور آنا۔ (زخم، خراش، دکھتی جگہ) کا پکنا، میں مواد پڑنا، کا گلنا میں پیپ پڑنا۔ دُمَّل: (اسم جنس واحد دُمَّلَة: جمع دَمَامِل و دَمَامِیل: پھوڑا، دنبل، پھنسی، زخم، خراش، دکھتی جگہ گومڑا، گلٹی، سخت ابھار، ناسور، کھلا زخم راسخ برائی، طَاعُون دُمَّلِيّ: طاعون، پلیگ، دُمْلُج: جمع دَمَالِج: کڑا کنگن، چوڑی، پہنچی۔

دمن: ۱۔ دَمَنَ ـ دَمْنًا الارضَ: زمین میں کھاد ڈالنا۔ دَمِنَ ـ دَمَنًا النخلُ: کھجور کا سیاہ اور بدبودار ہونا۔ دَمَّنَ البعیرُ المکانَ: اونٹ کا کسی جگہ مینگنیاں کرنا۔ تَدَمَّنَ المکانُ او الماءُ: کسی جگہ یا پانی میں اونٹوں، بکریوں وغیرہ کی مینگنیاں کرنا۔ الدَمَن (مص): کھجور کے درخت کی بدبو اور سیاہی۔ الدِمْن و الدَمَان: گوبر، کھاد، کھجور کی بو، راکھ، کہا جاتا ہے۔ هو دِمْنُ مالٍ: وہ مال کا منتظم ہے۔ الدِمْنَة: جمع دِمَن و دِمْن: گھر کے نشانات حوض میں بقیہ پانی یا حوض کے قریب مینگنیوں اور مٹی کا ملا جلا ڈھیر، کوڑی، گھورا۔ خضراءُ الدِمَن و خُضْرَةُ الدِمَن: گھورے پر اگا ہوا سبزہ۔ یہ دونوں مثالیں ان چیزوں کے لئے بولی جاتی ہیں جن کا ظاہر اچھا اور باطن خراب ہو۔ اسی سے یہ قول ہے۔ اِیَّاکم وخضراءَ الدِمَن: خوبصورت عورت سے بچو جس کی اٹھان میں برائی ہو۔

۲۔ دَمِنَ ـ دَمَنًا علیه: سے کینہ رکھنا۔ دَمَّنَ بابَ فلانٍ: کے دروازے کو نہ چھوڑنا۔ اَدْمَنَ الشیءَ: کو ہمیشہ کرنا۔ کہا جاتا ہے۔ رجلٌ مُدْمِنُ خمرٍ: ہمیشہ شراب پینے والا آدمی۔ شراب کا عادی۔ الدِمْنَة: جمع دِمَن و دِمْن: دل میں بیٹھا ہوا پرانا کینہ۔ کہا جاتا ہے۔ فی قلبه دِمْنَةٌ: اس کے دل میں پرانا کینہ ہے۔

۳۔ دَمَّنَ فلانًا: کسی کو رخصت دینا۔

○ دَمَنَ ـ دَمْنًا هُ: زمین کو زرخیز بنانا، زمین میں کھاد ڈالنا، اَدْمَنَ هُ / علی: خود کو کے سپرد کرنا، خود کو کی نذر کرنا، کے لئے وقف کرنا، مخصوص کرنا، کو تندی سے کرنا، میں حصہ لینا، شریک ہونا، کو اختیار کرنا۔ ـ علی: کا عادی ہونا، لتیا ہونا، دھتیا ہونا۔ دِمْن (اسم جنس واحد دمنة: ) جمع دِمَن: کھاد، کیمیائی کھاد، گوبر، لید۔ دِمْنَة: جمع دِمَن: گھر کے نشان، بچے کھچے حصے، کھنڈر۔ دَمَان: کھاد، کیمیائی کھاد، گوبر، لید۔ اِدْمَان: عادت، لت، دھت، زیادتی، بے اعتدالی، خلل دماغ، خبط، مالیخولیا، جنوں سودا، جوش اور انہماک، نشہ۔ اِدمان المُسکرات: اعتدال سے بڑھ کر نشہ آور چیزوں کے استعمال کی وجہ سے جسمانی ابتری۔ مُدْمِن علی: کا عادی، لینا، دھتیا۔

○ دُمَان: دیکھو دومان

○ دَمَنْهُور: شمالی مصر کا ایک شہر۔

دمه: دَمِهَ ـ دَمَهًا الرملُ: ریت کا سخت گرم ہونا۔ دَمَهَتْهُ الشمسُ: کو دھوپ لگ جانا، جلانا۔

دمی: ۱۔ دَمِيَ ـ دَمًى و دُمِيًّا الجرحُ: زخم سے خون نکلنا صفت۔ دَمٍ۔ دَمَّى تَدْمِيَةً الجرحَ: زخم سے خون نکالنا۔ اَدْمَى اِدْماءً الجرحَ: زخم سے خون نکالنا۔ ـ الرجلَ: کا خون بہانا۔ اِسْتَدْمَى الرجلُ: سر جھکا کر ناک سے خون بہانا۔ ـ الذبیحَ: کا خون لینا۔ الدَم: خون۔ اس کی اصل دَمْيٌ ہے۔ بعض کے نزدیک دَمَوٌ ہے۔ لام کلمہ حذف کیا گیا۔ کبھی اس کو میم سے بدل کر دمٌّ مُشَدَّد: بولتے ہیں۔ اس کا تثنیہ دَمَان و دَمَیَان و دَمَوَان: جمع دِماء و دُمِيّ اور تصغیر دُمَيّ: اور نسبت کے لئے کہتے ہیں۔ الدَمِيّ و الدَمَوِيّ: (کہا جاتا ہے رجلٌ ذو دمٍ خون کا دعویدار (ح): بلی۔ دمُ الأخوین (ن): سرخ رنگ کرنے کا سامان، درخت

کی چھال جو رنگنے کے کام آتی ہے۔ الـدمَة: خون کا ٹکڑا۔ الـدُمْيَة: جمع دُمًى: خون کی طرح سرخ کی ہوئی آراستہ پتلیاں، بت الـدامی (فا): جس کا خون بہتا ہو۔ دامـي الشـفة: غریب یا مانگنے کا حریص۔ الدامي کا مؤنث: الدامِيَة: زخم یا چوٹ جس سے خون بہے۔ الـمُدمّٰى: تیر جس پر خون خشک ہو گیا ہو، بہت سرخ رنگ گھوڑا وغیرہ۔ الـدامـاء: خیر و برکت۔

۲-دمّیٰ لفلان: کے لئے راستہ آسان کرنا، کو قریب کرنا، اِستَدمیٰ من غريمه: قرض دار سے قرض نرمی سے وصول کرنا۔

○ دمِيَ -دَمًى: خون بہنا، دمّٰى و ادْمىٰ: خون بہانا۔ دام: بہتا خون، لہولہان، خون جیسا، خون آلود، خونخوار۔ مَدمًّى مونث مدماه: خونی، خون رنگ کا۔

○ دُمْيَة: جمع دُمًى: بت، مورت، مجسمہ، چھوٹا بت، یا مجسمہ، تصویر، تصور، مثالی پیکر، پتلا، کٹھ پتلی، پتلی، گڈا، گڑیا۔

○ دِمْیاط: شمالی مصر کا ایک شہر۔

دنّ: ۱-دنّ -دَنًّا الذبابُ: مکھی کا بھنبھنانا، -دنيناً الرجلُ: گنگنانا، غیر مفہوم بات کرنا- دنّـن الـذبابُ: مکھی کا بھنبھنانا۔ الدِنَّة (ح): چیونٹی کی طرح کا ایک جانور۔

۲-دنّ -دَنًّا: جھکی ہوئی کمر والا ہونا، کوز پشت ہونا۔ صفت: ادَنّ مؤنث دَنّاء جمع دُنّ بيتٌ ادَنّ: پست مکان۔

۳-ادَنّ بالمكان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ الدَنّ: جمع دِنان: بڑا مٹکا جو زمین میں گھڑا کھود کر رکھا جا سکے۔ الـدَنِّيَّة: کلاہ۔

○ دنّ -دَنًّا و دنيناً: مکھی وغیرہ کا بھنبھنانا۔ دَنّ و دَنين: بھنبھناہٹ۔ دنّ: جمع دِنان: شراب کی مٹی کی صراحی۔

دنا: دنأ -وَ دَنُؤَ - دُنُوءَةً و دَناءَةً: ذلیل و خسیس ہونا۔ صفت: دَنِيّ جمع أدْنِئاء و دُنَآء۔ دنِيَ -دَنًا الرجلُ: کبڑا ہونا۔ صفت: أدْنأ مؤنث دَنْاي- أدْنأ: ادنیٰ سواری پر سوار ہونا۔ دنَّأهُ: کو کمینہ بنانا۔ تَدنّأهُ: کو کمینگی پر اُکسانا۔ الدنيئة: برائی، نقص۔

○ دنأ -و دنُؤَ -دنوءةً و دناءةً: کمینہ ہونا، ذلیل ہونا، حقیر ہونا، خبیث ہونا، پاجی ہونا، قابل نفرت ہونا، فرومایہ ہونا، سفلہ ہونا۔ دنِيء: جمع أدنياء و أدْناء: کمینہ، ذلیل، حقیر، خبیث، پاپی، قابل نفرت، فرومایہ، سفلہ، ادنی، گھٹیا، کم رتبہ، زیردست، سفلی، دوسرے درجہ کا خراب قسم کا۔ أدْنَى: زیادہ نیچا، زیادہ کمینہ، ادنیٰ تر، حقیر تر، خراب قسم کا۔ دَناءة: کمینگی، سفلہ پن، خباثت، کمینہ پن، ذلت، بد معاشی، گھٹیا پن۔

○ دَنْتَلا و دَنْتِلَة: ڈوری، فیتہ، لیس، جھالر، زری کا کام۔

دنب: الدِنّب و الدِنّبَة و الدِنّابَة: پستہ قد، بونا۔

دنج: دَنَجَ -دِناجًا الامرَ: کام کو مضبوطی سے یا پختگی سے کرنا۔ الدُنُج: دانا لوگ۔

○ دِنْجل جمع دَناجِل: دھرا، دھری، دھرے کا ڈنڈا، گول ڈنڈی۔

دنح: دَنَحَ -دُنُوحًا و دَنَّحَ: ذلیل ہونا، سر جھکانا۔ الـدِنـح: مسیحی تہوار جو 6 جنوری کو مشرق کے تین داناؤں کے بیت لحم میں حضرت عیسیٰ مسیح کے پاس آنے کی یاد میں منایا جاتا ہے اس وقت حضرت مسیح ابھی بچے تھے۔ عربی میں اسے عید الغطاس کہا جاتا ہے۔ یہ لفظ سریانی دِنحا: کا معرب ہے جس کا معنی ظہور ہے۔

دنخ: دَنَخَ -دَنَخانًا: بوجھ کی وجہ سے ست چلنا۔ دَنَّخَ: منکسر و فروتن ہونا۔ سر جھکانا، اپنے گھر میں رہنا۔ المُدنِّخ: فحش گو، بدزبان۔

○ دَنْدُرمَه: آئس کریم (ترکی لفظ)

○ دَنادِشَة: عام لوگ، غیر اہم لوگ۔

دند: ۱-دَنْدَلَ هُ: کو لٹکانا، تَدَنْدَل: لٹکنا (عامی زبان میں)

۲-دَنْدَنَ دَنْدَنَةً الذبابُ: مکھی کا بھنبھنانا۔ ــالرجلُ: گنگنانا، غیر مفہوم کلام، بولنا، ــحولَ الماء: پانی کے گرد گھومنا۔ الدِنْدِن: گنگناہٹ، بھنبھناہٹ، کہنگی سے سیاہ ہو جانے والا پودا۔

○ دَنْدَنَ: بھنبھنانا، گنگنانا، دھیرے دھیرے گانا، دھیمے سروں میں گانا، کراہنا، بہت آہستہ کہنا۔ دِنْدِي: ترکی مرغ۔

دنر: دَنَّرَ تَدْنيرًا الدينارَ: دینار ڈھالنا۔ ــالوجهُ: چہرہ کا چمکنا۔ دَنِر: بہت دیناروں کا مالک ہونا۔ الدِينار جمع دَنانير: سونے کا ایک پرانا سکہ (لاطینی) حَشِيشَةُ الدينار: ایک قسم کا پودا۔

دنس: دَنِسَ -دَنَسًا و نَسَةً عرضُهُ او ثوبُهُ او خُلُقُهُ: عزت و اخلاق کا عیب دار ہونا، کپڑے کا میلا ہونا۔ صفت: دَنِس جمع أدْناس و مَدانيس دَنَّسَ هُ: کو میلا کرنا، کہا جاتا ہے۔ دَنَّسَـهُ سوءُ خُلقِهِ: اس کی بدخلقی نے اس کو عیب دار کرایا۔ تَدَنَّسَ: میلا کچیلا ہونا۔ الدَنَس (مص) جمع أدْناس: میل کچیل۔ المَدانِس: عیوب، گندی جگہیں۔ کہا جاتا ہے۔ هـو يتصوّن من الادْناس و المَدانِس: وہ عیوب سے اپنا دامن بچاتا ہے۔

○ دَنِسَ -دَنَسًا: گندا ہونا، داغدار ہونا، میلا ہونا، غلیظ ہونا، آلودہ ہونا۔ دَنَّسَ هُ: کو گندا کرنا، داغدار کرنا، میلا کرنا، غلیظ کرنا، آلودہ کرنا، خراب کرنا، ناپاک کرنا، نجس کرنا، کی ذلت کا موجب ہونا، کی بے عزتی کرنا، بے ادبی کرنا۔ تَـدَنَّـسَ: گندا ہونا، داغدار ہونا، میلا ہونا، غلیظ ہونا، آلودہ ہونا، خراب ہونا، ناپاک ہونا، نجس ہونا، بے ادبی کیا جانا۔ دَنَس: جمع أدْناس: میلا پن، گندگی، غلاظت، خستگی، زبوں حالی، داغ، دھبہ، غلطی، خطا، قصور، رخنہ۔ دَنِـس: جمع أدْنـاس و دُناساء: میلا کچیلا، گندا، داغدار، آلودہ، برا، خراب، فحش، بدزبان، بے حرمتی کیا ہوا۔ تـدنيس: آلودگی، بے حرمتی، گندا کرنا، دھبا لگانا، داغ لگانا، نجاست، بے عزتی، بے حرمتی۔

دنع: ۱- دَنَعَ -دُنُوعًا و دَناعَةً: کمینہ ہونا، بے خیر ہونا، صفت- دانـع و دَنـع و دَنِع و دَنِيـع و دَنِيـعَة ـ دَنِعَ -دَنَعًا: ذلیل ہونا، کمینہ ہونا۔ رجـلٌ دَنَعَةٌ: بے خیر آدمی۔ کہا جاتا ہے۔ هـو من دَنَعِ الناس: وہ رذیل لوگوں میں سے ہے۔

۲-دَنِعَ -دَنَعًا: بھوکا ہونا، بھوک محسوس کرنا۔

۳- ادْنَعَ: نیکوں کی راہ چلنا۔

دنف: ۱- دَنِفَ -دَنَفًا المريضُ: بیمار کا شدت مرض سے قریب المرگ ہونا۔ ــت الشمسُ: سورج کا ڈوبنے کے قریب ہونا، زرد پڑنا۔ ــ الامرُ: کام کا نزدیک ہونا۔ ادْنَفَ الـمريضُ: بیمار کی بیماری کا شدید ہونا، بیمار کا قریب المرگ ہونا۔ ــت الشمسُ: سورج کا غروب ہونے کے قریب ہونا۔ زرد پڑنا۔ ــهُ المرضُ: بیماری کا کسی کے لئے برداشت کرنا مشکل ہونا۔ ــالشيءَ: کو قریب کرنا۔ الدَنَف (مص): سخت مزمن بیماری، مزمن بیماری کا مریض۔ (سب کے لئے یکساں ہے) کہا جاتا ہے۔ رجـلٌ دَنَفٌ و امـرأةٌ دَنَفٌ و هم دَنَفٌ: مزمن بیماری والا مرد، مزمن بیماری والی عورت، وہ مزمن بیماری والے ہیں۔) کہا جاتا ہے- كـادت الشمسُ تكون دَنَفًا: سورج غروب ہونے کے قریب ہے۔ الـدَنِف: جمع ادْنـاف: مؤنث دَنِفَة: جمع دَنِفات: لمبی بیماری کا مریض۔

۲- دَنْفَش: ترچھی نگاہ سے دیکھنا، کنکھیوں سے دیکھنا۔

○ دَنِفَ -دَنَفًا و ادْنَفَ: سخت بیمار ہونا۔

دَنِف: جمع ادْنـاف: سخت بیمار۔ دَنَف: لمبی بیماری۔ مُدْنِف و مُدْنَف: کمزور، دبلا پتلا۔

دنق: ۱- دَنَقَ -دُنُوقًا: حریص ہونا، باریک امور نکالنے کا حریص ہونا۔ صفت- دَنِيق: جمع دُنُق۔ دَنَّقَ اليه النظرَ: ٹکٹکی لگانا، کو گھورنا۔ ــ الشيءَ: کو پوری

طرح لینا۔

۲۔ دَنِقَ-دَنَقًا و دَنِیقًا: سردی سے مرجانا۔ دَنَّقَ: سردی سے مرجانا صفت: مُدَنِّق۔ الوجهُ: غم یا بیماری سے چہرے کا کمزور ہوجانا۔ الرجلُ: مرنا۔ للموت: قریب المرگ ہونا۔ ـــ ت الشمسُ: سورج کا غروب ہونے کے قریب ہونا۔ ـــ ت العینُ: آنکھ کا دھنس جانا۔

۳۔ الدانِق: احمق، چور، ـــ و الدانَق: جمع دَوانق و دَوانیق: درہم کا چھٹا حصہ۔ الدُنقة: گیہوں میں ایک قسم کا دانہ۔

۴۔ دَنقَسَ: کنکھیوں سے دیکھنا، ترچھی نظر سے دیکھنا۔ ـــ بینهم: لوگوں میں فساد ڈالنا۔

○ دُنقُلَة: شمالی سوڈان کا دریائے نیل کے کنارے ایک شہر۔

دنک: دَنکَسَ فی بیته: گھر میں چھپ کر بیٹھ رہنا اور لوگوں کی حاجتوں کے لئے باہر نہ نکلنا۔

○ دِنکِل: بمعنی دِنجل: (دیکھو دنجل)

○ دَنمَرکَ: ڈنمارک Denmark

دنا: ا۔ دَنا یَدنُو دُنُوًّا و دَناوَةً للشی و منه والیه: کے قریب ہونا۔ صفت: دانٍ: جمع دُناة۔ دَنّی تدنیةً ہٗ: کو قریب کرنا۔ ـــ فی الامور: ہر چھوٹے بڑے کام کے پیچھے لگنا۔ دانی مُداناةً القیدَ: بیڑی کو تنگ کرنا۔ ـــ بین الامرین: دونوں امروں کے وسط میں ہونا۔ ـــ الامرَ: امر کے نزدیک ہونا، قریب ہونا۔ اَدنی اِدناءً: قریب آنا، قریب ہونا۔ ـــ ہٗ: کو قریب کرنا۔ ـــ السترَ: پردہ لٹکانا۔ تَدَنّی: تھوڑا تھوڑا قریب ہونا۔ کہا جاتا ہے۔ بعیدٌ یَتَدنّی خیرٌ من قریب یتبعّد: تھوڑا تھوڑا کر کے قریب ہونے والا بعید اس قریب سے بہتر ہے جو دور ہٹتا جائے۔ تَدانیَ تَدانِیًا القومُ: ایک دوسرے کے قریب ہونا۔ اِدّنی: قریب ہونا۔ اِستَدنی ہٗ: سے قریب آنے کی درخواست کرنا۔ الدُنیا: جمع دُنًی: موجودہ زندگی، نسبت کے لئے۔ دُنیَوِیّ و دُنیاوِیّ و دُنیِیّ: کہا جاتا ہے۔ هوفی دنیا دانیة: وہ آسودہ زندگی میں ہے جو چاہتا ہے قریب سے لے لیتا ہے۔ هو ابنُ عَمٍّ دَنِیٍّ و دِنیًا و دُنیا و دِنیَةً: وہ نسب سے متعلق ہونے والا چچازاد بھائی ہے۔ ناقَةٌ مُدنٍ و مُدنِیَة: وضع حمل کے قریب پہنچی ہوئی اونٹنی۔ الدَناوَة (مص): قرابت کہا جاتا ہے۔ بینهما دَناوَةٌ: ان دونوں کے درمیان قرابت ہے۔ الأدنَون: نسب میں قریب ترین رشتہ دار لوگ۔

۲۔ دَنیَ یَدنَی دَنًا و دَنایَةً: گھٹیا اور ردی ہونا، صفت: دَنِیّ: جمع اَدنِیاء اَدنی اِدناءً: تنگ زندگی گذارنا۔ تَدانی ت ابلُهٗ: کم اور کمزور اونٹوں والا ہونا۔ المُدَنّی (مفع) من الرجال: کمزور آدمی۔ الأدنی: جمع اَدانٍ و اَدنَون مؤنث دُنیا جمع دُنًی: دنی کا اسم تفضیل۔

○ دَنا-دُنُوًّا و دَناوَةً: نزدیک ہونا، قریب ہونا۔ ـــ من /الی /ل: کے قریب آنا یا جانا کے پاس جانا۔ کے لگ بھگ ہونا، قریب ہونا۔ ـــ (وقت واقعہ کا) قریب آنا، نزدیک ہونا، سر پر کھڑا ہونا۔ دَنا به من: کو کے قریب کرنا۔ دَنِیَ-دَنًا و دَنایَةً: کمینہ ہونا، کمینہ بن جانا، برا ہونا، یا بن جانا، فرومایہ ہونا یا ہو جانا، ذلیل ہونا یا ہو جانا، قابل یا لائق مذمت ہونا، یا ہو جانا۔ دَنّی ہ/ ہ من: کو کے قریب کرنا۔ ـــ ہ من: کو کے لگ بھگ کرنا۔ ـــ فی: میں مشغول ہونا، کی چھان بین کرنا، کو تن دہی سے کرنا۔ دَنّی نفسَهٗ: خود کو نیچا کرنا، ذلیل کرنا، دانی ہ/ ہ: کے قریب ہونا، نزدیک ہونا، کے پاس جانا، کے لگ بھگ ہونا۔ ہ/ہ: کے معیار یا توقعات پر پورا اترنا۔ شیءٌ لا یُدانیٰ: سب سے برتر شے۔ اَدنی: نزدیک ہونا، قریب ہونا۔ ـــ من/ الی/ ل: کے پاس جانا آنا کے نزدیک جانا، کے قریب آنا۔ ـــ ہ/ ہ من: کو کے قریب کرنا، قریب لیجانا۔ ـــ ہ من: کو کے لگ بھگ کرنا۔ ـــ ہ: کو نیچا کرنا، گرانا، (جیسے نقاب کو) تَدَنّی الی: بتدریج کے پاس جانا۔ کمینہ ہونا، نیچے ہونا، جھکنا، مائل ہونا، خود کو ذلیل کرنا، نیچا کرنا۔ تَدانی: ایک دوسرے کے قریب ہونا، نزدیک ہونا، ایک دوسرے کے پاس جانا، باہم قریب ہونا، ـــ من: کے قریب ہونا، کے لگ بھگ ہونا۔ اِدَّنی: قریب ہونا، نزدیک ہونا، نزدیک آنا، قریب پہنچنا۔ اِستَدنی: زیادہ قریب ہونے کی خواہش کرنا۔ قریب تر ہونے کی کوشش کرنا۔ ـــ ہ الی: کو کے یا اپنے قریب تر لانے کا خواہاں ہونا۔ ـــ ہ: کے لئے ہاتھ بڑھانا۔ ـــ ہ الیه: کے لئے کی دعا کرنا۔ دُنُوّ: آمد، پہنچ، رسائی، نزدیکی، قرب، قرابت، قریب ہونا، (کسی واقعہ وغیرہ کا) دَنِیّ: جمع اَدنیاء: قریب، نزدیک، کمینہ، ذلیل، برا، فرومانہ، سفلہ، حقارت آمیز، قابل یا لائق مذمت، ادنی، رسوا، رسوائے عالم، فاسق، بدکار، ادنی درجے کا، دَنِیّة: جمع دنیات و دنایا: کمینہ عادت یا خصلت، شرمناک بات، بدنامی، برا کام، اَدنی: مؤنث دُنیا جمع اَدانٍ و ادنون مؤنث دُنًی: قریب تر، نزدیک تر، نیچے واقع، نچلا، نیچے کا، زیریں، زیادہ نیچا، ادنی، زیادہ نشیبی، زیادہ چھوٹا، کم اہمیت کا، زیادہ مناسب، بہتر یا زیادہ موزوں زیادہ شایاں۔ الشرق الأدنی: شرق ادنی۔ المغرب الأدنی: الجیریا۔ ادنی من حبل الورید: بہت نزدیک یا قریب، سر پر کھڑا۔ الاقارب الادنون: قریب ترین رشتہ دار۔ من اَدناهُ الی اَقصاه: ایک سرے سے دوسرے تک، مکمل طور پر، پوری طرح، سارا سب ملا کر، یکسر، تمام تر، بالکل، الحد الأدنی: کم سے کم۔ اَدناهُ: نیچے، المُوَقِّعون ادناه: زیر دستخطی، جن کے نیچے دستخط ہیں۔ لا اَدنی: کم سے کم نہیں۔ دنیا: (اَدنی کا مؤنث) دنیا، عالم، زمین، یہ دنیا (آخرۃ کے مقابلہ میں) اس دنیا کی زندگی، مادی وجود، دنیاوی، مادی، دنیوی، ...... زمینی چیزیں، پریشانیاں۔ الحیاة الدُنیا: اس دنیا کی زندگی۔ اُمّ الدنیا: قاہرہ۔ اَقام الدنیا و اقعدها: ہلچل پیدا کرنا، کسی چیز کے حصول کے لئے، ہر ممکن کوشش کرنا، دُنیَوی و دُنیاوِیّ: دنیاوی، دنیوی، لادینی، غیر مذہبی، زمانی، ناپائیدار، عارضی، وقتی، آنی جانی، گریز یا برق پا۔ دَناوَة: نزدیکی، قرب، قرابت، انکسار، عجز و نیاز گراوٹ، پستی، نشیب، رذالت، کمینگی، حرامی پن، پاجی پن، کمینہ پن، بدمعاشی، ذلت، خباثت۔ تَدَنّ: غروب ہونا، ڈوبنا، زوال، جھکاؤ، نچلی سطح، پستی کی انتہا، التدنی الاخلاقی: اخلاقی انحطاط دانٍ: نیچا، قریبی، نزدیکی۔ مُتَدانٍ: باہم قریب۔

دھث: دَهثَ-دَهثًا هٗ: کو دفعہ کرنا، ہٹانا۔

دھد: ا۔ دَهدَمَ البناءَ: عمارت کو مسمار کرنا۔ تَدَهدَمَ (عمارت کا) مسمار ہوجانا۔

۲۔ دَهدَهَ و دَهدَی الحجرَ: پتھر کو لڑھکانا۔ تَدَهدَهَ و تَدَهدَی: لڑھک جانا۔ الدُهدُوه و الدُهدُوَّة و الدُهدِیَّة: وہ چیز جس کو سیاہ بھونرا لڑھکاتا ہے۔ الدَهدا و الدَهداء (ح): چھوٹے اونٹ۔ کہا جاتا ہے۔ ما اَدری ایُّ الدَهداءِ هو: میں نہیں جانتا وہ کون آدمی ہے۔

دھر: ا۔ دَهَرَ-دَهرًا القومَ و بالقوم امرٌ مکروهٌ: لوگوں پر کوئی ناپسندیدہ چیز آپڑنا۔ الدَهر: جمع اَدهُر و دُهُور: مصیبت، محدود عرصہ، لمبا زمانہ، (کہا جاتا ہے۔ لا آتیه دهر الداهرین: میں اس کے پاس کبھی نہیں آؤں گا) غلبہ، عادت (کہا جاتا ہے۔ ماذاك بدهری: یہ میری عادت نہیں) غایت، انتہا، (ماذهری بکذا: یہ میری غایت و انتہا نہیں۔ دهرُ الانسان: وہ زمانہ جس میں انسان زندہ ہے۔ یہ عصر

کے ہم معنی ہے۔ الدُهرِیّ: بہت بوڑھا۔ الدَهرِیّ:
مادہ پرست جو کہتا ہے کہ عالم ازلی وابدی ہے اس کا کوئی
خالق نہیں۔ دهرٌ داهرٌ و دَهِیر: طویل وشدید زمانہ
(مبالغہ) الدِهار و المُداهَرَة: طویل اور غیر معیادی
معاملہ کرنا۔ الدَهرِیَّة: عالم کو قدیم ماننے والا افرقہ۔
الدَهارِیر: پرانے زمانے (اس کا واحد نہیں)، مصائب،
مصیبتیں، آفتیں، مصائب زمانہ، کہا جاتا ہے۔
دُهورٌ دَهارِیرٌ: لمبے زمانے، کان ذلك فی دهر
الدهاریر: یہ پرانے زمانے میں تھا۔
۲۔ دَهوَرا لشیءَ فتدهوَرَ: چیز کو گڑھے میں گرانا، پھینکنا
تو اس کا گڑھے میں گر جانا، کہا جاتا ہے۔ دَهوَرَ
الکلامَ: بغیر سوچے سمجھے کسی بات میں دوسری بات
شامل کر دینا۔ کہا جاتا ہے۔ دَهوَر اللقمَ: لقمے
منہ منہ میں گھما کر نگلنا۔ تَدَهوَر اللیلُ: رات کا گزر
جانا۔
○ دَهر: جمع دُهور و اَدهر: زمانہ، طویل زمانہ، عصر،
عہد، دور، مدت، ایک عمر، عمر بھر، دوام، ابد، ابدیت،
بڑا لمبا عرصہ، طویل مدت مقدر۔ بَناتُ الدهر:
مقدر کی آفتیں، آزمائشیں، مصائب، رنج، و آلام،
تکالیف، بدبختی، بدنصیبی، بدقسمتی۔ تصاریفُ الدهر
و صُروفُ الدهر: زمانہ کے نشیب وفراز تغیرات،
نصیب کی تبدیلیاں، آفات، مصائب ادبار، نحوست،
نامساعد حالات۔ دهرَ الداهرین: ہمیشہ ہمیشہ کے
لئے۔ الی آخرِ الدهر: ہمیشہ ہمیشہ کیلئے۔ الدهرَ
کُلَّهُ: زندگی بھر کبھی نہیں۔ دَهرِیّ: مادہ پرست و
ملحدانہ عقیدہ کا پیروکار، ملحد، کافر، دہریہ، آزاد خیال،
لامذہب۔ دُهری: بہت بوڑھا، از حد عمر رسیدہ۔

دهس: ۱۔ دَهِسَ۔دَهَسًا المکانُ: جگہ کا نرم ہونا،
صفت: اَدهَس مونث دَهساء: جمع دُهس۔
اَدهَسَ القومُ: نرم زمین پر چلنا۔ الدَهس
والدَهاس: جمع اَدهاس: نرم جگہ۔ دَهاسَةُ
الخُلُقِ: طبیعت کی نرمی، نرم مزاجی۔
۲ دَهَسَ۔دَهسًا: سختی سے نیچے لے لینا۔ کہا جاتا ہے۔
دهستهُ السیارةُ: وہ کار کے نیچے آ گیا۔ مَدهُوس:
گاڑی کے نیچے آ جانے والا۔ الدَهس: نباتات جن
پر سبز رنگ کا غلبہ نہ ہوا ہو۔ وہ زمین جس پر اچھی طرح
طرح روئیدگی ظاہر نہ ہوئی۔ الاَدهَس: سرخی مائل
سیاہ۔ الدُهسَة: سرخی مائل سیاہی۔
○ دَهَسَ۔دَهسًا: (بمعنی دَاسَ) ہ: کو پاؤں تلے
روندنا، کچلنا۔ ــ ہ: پر چلنا، قدم رکھنا، ــ ہ: کو نیچے
لے لینا۔

دهش: دَهِشَ۔دَهَشًا و دُهِشَ: حیران ہونا، صفت۔
دَهِش و مَدهُوش و دَهشان۔ دَهَّشَ و اَدهَشَ
ہٗ: کو حیران کرنا، مدہوش کرنا۔
○ دَهِشَ۔دَهَشًا و دُهِشَ من /ل: پر ششدر ہونا،
حیران ہونا، متحیر ہونا، سے یا پر بھونچکا رہ جانا۔ ــ من:
سے حیرت زدہ ہو جانا، پر بڑا تعجب کرنا، سخت حیران
ہونا۔ ــ من /ل: سے چکرا جانا، حیران و پریشان
ہو جانا، پر چونکنا گھبرانا، ہواس باختہ ہونا، سے الجھن
میں پڑ جانا، بھونچکا و ششدر ہو جانا۔ دَهَّشَ و اَدهَشَ
ہ: کو ششدر کرنا، اچنبھے میں ڈالنا، متحیر کرنا، حیران کر
دینا، بھونچکا کر دینا، کو چکرا دینا، حیران و پریشان کرنا، کو
الجھن میں ڈالنا، حیرت میں ڈالنا، کو اور الجھا دینا، کو
چونکا دینا، گھبرا دینا، حواس باختہ کر دینا۔ اِندَهَشَ بمعنی
دَهِشَ۔ دَهَش: حیرانی، حیرت، اچانک یا بے خبری
میں جا لینا، سراسیمگی یاس، خوف، استعجاب، ہول،
دہشت، کھٹکا، دَهِش: ششدر، متحیر، حیران، بھونچکا،
پریشان، چکرایا ہوا، الجھن میں ڈالا ہوا، دم بخود، حواس
باختہ، گھبرایا ہوا، چونکا ہوا، اطمینان و سکوں میں خلل
ڈالا ہوا۔ چوکس، گھبرایا ہوا، دہشت زدہ، درہم برہم،
پریشان، برہم، بدحواس، ہوش اڑا ہوا۔ دَهشَة:
اچنبھا، سخت تعجب، استعجاب، خلاف توقع بات، حیرت،
حیرانی، تعجب، سراسیمگی، خوف، مایوسی، حزن، پریشانی،
دہشت، ہول، ڈر۔ اِندِهاش: بمعنی دَهشة مُدهِش:
حیرت انگیز، حیران کن، عجب، معجزنما، خوب، مزے کی
بات (جمع مدهشات:) حیرت انگیز چیزیں، عجائب
وغرائب، عجوبے، معجزات۔ مَدهُوش و مُندَهِش:
بمعنی دَهِش: نیز گھبرا ہوا۔

دهق: ۱۔ دَهَقَ۔دَهقًا الکأسَ: پیالہ بھرنا۔ اَدهَقَ
الکأسَ: پیالہ بھرنا۔ الدهاق من الکؤوس: بھرا
ہوا پیالہ۔ کہا جاتا ہے۔ کأسٌ دِهاقٌ: لبالب پیالہ۔
ماءٌ دِهاقٌ: بہت پانی۔
۲۔ دَهَقَ۔دَهقًا الماءَ: پانی کو شدت سے خالی کرنا۔
اَدهَقَ ہٗ: سے جلدی کرانا۔
۳۔ دَهَقَ۔دَهقًا الشيءَ: کو توڑنا کاٹنا۔
۴۔ دَهَقَ۔دَهقًا ہٗ: کو مارنا پیٹنا۔
۵۔ اِدَّهَقَتِ الحجارةُ: پتھروں کا آپس میں سختی سے
پیوست ہونا۔ الدَهَق: شکنجہ جس میں مجرموں کی پنڈلیاں
بھینچی جاتی ہیں۔
۶۔ دَهقَنَ القومُ فلانًا: قوم کا کسی کو سربراہ بنانا، چودھری
بنانا، تَدَهقَنَ: سربراہ یا چوہدری ہونا۔ الدُهقان
و الدِهقان: جمع دهاقنة: (فارسی لفظ) چودھری،
ذیلدار، نمبردار، تاجر۔ الدَهقَنَة: چودھراہٹ،
سربراہی۔
○ دَهَق: شکنجہ جس میں مجرموں کے ہاتھ پاؤں جکڑ دیتے
ہیں۔ دِهاق: بھرا ہوا (پیالہ) لبالب (بھرا ہوا) دِهقان:
جمع دَهاقِنَة و دَهاقِین: اہم شخص، اہم کردار ادا
کرنے والا، اہم ترین شخصیت، بڑی شخصیت (قدیم
ایران میں) دَهاقِینُ السیاسة: سیاسی لیڈر (جمع)

دهك: دَهَكَ۔دَهكًا الشيءَ: کو پیسنا، توڑنا، ــ
الارضَ: زمین کو روندنا۔
○ دَهَكَ۔دَهكًا: کچلنا۔ ہ: کو پامال کر کچلنا۔

دهل: ۱۔ الدِهلیز جمع دَهالیز: ڈیوڑھی، لمبا تنگ راستہ۔
ابناءُ الدَهالیز: گرے پڑے لاوارث بچے۔
○ الدَهلِیة (ن): بڑے پھولوں والا ایک پودا۔
○ تَدَهلَزَ: (بڑے کمرے میں) ٹہلنا، چہل قدمی کرنا۔
○ دِهلِیز: جمع دَهالِیز: ڈیوڑھی، پیش دالان، گرجے کی
برساتی، مجلس قانون کا وہ کمرہ جہاں عوام بھی جا سکتے
ہوں لابی، داخلہ کا بڑا کمرہ غلام گردش۔ بڑا کمرہ،
ہال۔ ابن الدِهلیز: جمع ابناء الدهالیز: گرا پڑا
بچہ، بن ماں باپ کا۔
○ دِهلِي: دہلی: بھارت کا دارالحکومت۔

دهم: ۱۔ دَهَمَ۔و دَهِمَ۔دَهمًا ہ الامرُ: پر کوئی
معاملہ اچانک آ گرنا۔ دَهَمَتِ النارُ القدرَ:
آگ کا ہانڈی کو سیاہ کرنا۔ اِدهَمَّ و اِدهامَ اِدهِیمامًا
الفرسُ: گھوڑے کا سیاہ ہونا۔ الدُهم: ماہ قمری کی
آخری تین راتیں۔ الدَهم: جمع دُهوم: بڑی تعداد۔
الدُهَیم و الدُهَیماء وامُّ الدُهَیم: مصیبت۔
الاَدهم: مونث دَهماء جمع دُهم: سیاہ۔ــ: جمع
اداهِم: بیڑی۔ الدُهمَة: سیاہی۔ الدَهماء،
الاَدهَم کا مونث: ہانڈی، قمری ماہ کی انتیسویں رات
(ن): ایک قسم کی گھاس جس سے چڑار بنتے ہیں۔
لوگوں کی جماعت۔ حدیقة دَهماء و مُدهامَّة:
سیاہی مائل سرسبزی والا باغ۔
۲۔ اَدهَمَ ہٗ: کو غمگین کرنا۔
۳۔ الدُهم: مخلوق۔ کہا جاتا ہے۔ ایُّ الدُهم هو: وہ
اللہ کی کون سی مخلوق ہے؟۔ الدُهَیم: احمق۔ الاَدهَم
مونث دَهماء جمع دُهم: قدیم آثار جدید آثار۔
۴۔ دَهمَجَ الشیخُ: بوڑھے کا بیڑی پہنے شخص کی طرح
آہستہ چلنا۔ ــ الخبرَ: خبر میں اپنی طرف سے اضافہ
کرنا۔ الدَهمَج و الدُهامِج: ہر بڑے جسم والی شے
، دو کوہانوں والا اونٹ۔
○ دَهَمَ۔دَهمًا و دَهِمَ۔دَهَمًا ہ: پر آ پڑنا، ٹوٹ پڑنا،

اچانک حملہ کرنا، کو اچانک جالینا، بے خبری میں جالینا، آلینا، کے پاس غیر متوقع طور پر آنا۔ ـہ: میں اچانک داخل ہونا، پر چڑھائی کرنا، حملہ آور ہونا، حملہ کرنا۔
دَهَمَ ہ: کو کالا کرنا، سیاہ کرنا۔ دَاهَمَ ہ: پر نازل ہونا، گرنا، پڑنا، حملہ کرنا، کو مضبوطی سے پکڑنا، قبضہ میں کرلینا، (بیماری، یاس وغیرہ کا) کسی پر اثر انداز ہونا۔ کو اچانک آلینا، بے خبری میں جالینا، کو جرم کرتے ہوئے پکڑنا، پر اچانک حملہ کرنا، ٹوٹ پڑنا، ــہ: پر چڑھائی کرنا، حملہ آور ہونا، حملہ کرنا، ــہ: کو اچانک آلینا، پکڑنا، اِدْهَمَّ: سیاہ ہونا۔ دُهْمَة: سیاہی۔
اَدْهَم مونث دَهْمَاء جمع دُهْم: سیاہ، گہرا سیاہ۔
داهية دهماء: مصیبت، شامت، آفت، عظیم تباہی۔
الدَّهْمَاء: عوام، عام لوگ۔ عوام الناس۔ مُدَاهَمَة: پولیس کا دھاوا یا چھاپا، گھر کی تلاشی۔ مُدْهَمّ: بہت سیاہ، بہت تاریک، گہرا اندھیرا۔
دهن: ۱۔ دَهَنَ ـ دَهْنًا و دَهْنَةَ الرأسَ: سر میں تیل یا خوشبو لگانا۔ ـ الشيءَ: کو تر کرنا، تیل لگانا۔ دَهَّنَ الشيءَ: کو تیل لگانا، تر کرنا۔ تَدَهَّنَ و اِدَّهَنَ: تیل سے چکنا ہونا۔ الدُّهْن: جمع اَدْهَان و دِهَان: دَهَنَ کا اسم (تر کرنا) دُهْنُ الشيء: کسی چیز کا تیل۔ ـ النخيل (ك): کھجور کے درختوں سے نکالا جانے والا تیل (استوائی افریقہ، سینگال اور غینا میں)۔ الـدَّهْـن (مص): اتنی بارش جس سے زمین تر ہو جائے۔
الدُّهْنَة: تھوڑا سا تیل۔ کہا جاتا ہے۔ هو طَيِّبُ الدُّهْنَة: وہ عمدہ خوشبو والا ہے۔ الدِّهَان: وارنش، پینٹ، ادھوڑی، پھسلنے کی جگہ۔ الدَّهِين: تیل لگایا ہوا۔ المُدْهُن: جمع مَدَاهِن: تیل لگانے کا آلہ، وارنش کرنے کا برش، تیل کی شیشی۔ الدَّهَّان: تیل لگانے والا، تیل بیچنے والا، تیلی۔ الدَّهَّناء (ن): سرخ گھاس جس کے پتوں سے چمڑا رنگا جاتا ہے۔
الدهانة بمعنی الدَّهْن: تیل رنگ کرنے کی صنعت۔
۲۔ دَهَنَ ـ دَهْنًا و دَاهَنَ مُدَاهَنَةً و اَدْهَنَ ہُ: کو دھوکا دینا، فریب دینا، سے منافقت کرنا۔
۳۔ دَهَنَ ـ دِهَانًا و دَهَانَةً ت الناقةُ: اونٹنی کا کم دودھ والی ہونا۔ الدَّهِين: کمزور۔ ناقة دهين: کم دودھ والی اونٹنی۔
۴۔ اَدْهَنَ عليه: پر باقی رکھنا۔ کہا جاتا ہے۔ ما ادهنت الا علی نفسك: اپنے سوا تو نے کسی پر کچھ باقی نہیں رکھا۔
۵۔ الدَّهْنَاء: بیابان، ریگستان۔
☾ دَهَنَ ـ دَهْنًا ہ/ہ ب: کو سے تیل دینا، پر سے مالش کرنا، ملنا، گریس لگانا، دھبے ڈالنا، رگڑنا، پر سے انضاد کرنا، طلا کرنا، لیپ کرنا، ــہ: پر روغن کرنا، کو لیپنا، پوتنا، استر کاری کرنا، پر داغ دھبے ڈالنا، پر وارنش کرنا۔
دَهَّنَ: بمعنی دَهَنَ۔ دَاهَنَ ہ: سے شرافت کے ساتھ پیش آنا۔ سے چاپلوسی سے کام نکالنا، کی خوشامد کرنا، چاپلوسی کرنا، کو دھوکا دینا، جل دینا، ٹھگ لینا، فریب دینا، سے زیادہ چالاک ہونے کے وجہ سے فائدہ اٹھانا۔ تَدَهَّنَ۔ دُهِنَ: کا صیغہ مجہول یعنی مثلا تیل دیا جانا، مالش کیا جانا، ملا جانا، وغیرہ۔
دَهْن: تیل دینا، گریس لگانا، روغن کرنا، لیپنا، پوتنا، استر کاری کرنا، داغ دھبے ڈالنا۔
دُهْن: جمع اَدْهَان و دُهُون و دِهَان: تیل (خوردنی، مشین کا، جلد کا) گریس، چربی، روغن۔ دُهْنِي: تیل کا، تیل کا سا، روغنی، چکنا، تیل لگا، چربی دار چربیلا۔
دُهْنِيات: تیل، چربیاں چربی دار، چربیلی یا چکنی اشیاء۔
دَهْنَاء: ریگستان، بیابان۔ دَهَّان: گھروں میں رنگ کرنے والا، رنگ ساز۔ دَهِينَة: پوماد، بالوں میں لگانے کی خوشبو۔ دِهَان جمع دهانات و اَدْهِنَة: حسن افزا کریم، کولڈ کریم، مرہم، متبرک تیل، مرہم والا تیل، رنگ، روغن، غازہ وارنش، منافقت، زمانہ سازی، مکاری، ریاکاری، دھوکا۔ دهان: (بلاجمع): روغن کرنا، رنگ کرنا، لیپنا، پوتنا، استر کاری کرنا، سفیدی کرنا۔ وَرْشَةُ الدهان: رنگ روغن پینٹ وغیرہ کی دوکان۔ مُدَاهَنَة: چاپلوسی، تملق خوشامد، منافقت، زمانہ سازی، مکاری، ریاکاری، دھوکا، فریب۔
مُدَاهِن: چاپلوس، متملق، خوشامد کرنے والا، منافق، ریاکار، زمانہ ساز۔ مُدْهِن: چکنا، چرب، تیلیا، روغنی، تیل میں تر، روغن دار، چربی دار، چربیلا، چکنا۔
☾ دَهْوَرَ ہ: کو نیچے پھینکنا، لڑھکانا، ڈگمگا کر گرانا، کا خاتمہ کرنا، کو ختم کرنا۔ تَدَهْوَرَ: گرنا، الٹ کر گرنا، بری طرح گرنا، لڑھکنا، گر پڑنا، کھٹ سے گرنا، بیٹھنا، نیچے گھسنا، سب سے نچلی سطح پر بیٹھ جانا۔ تَدَهْوُر: زوال، سقوط، خاتمہ، انحطاط، سرد بازاری، کساد بازاری۔
دهی: ۱۔ دَهَى ـ دَهْيًا و دَهَّى فلانًا: کو چالاکی کی طرف منسوب کرنا۔ دَهِيَ ـ دَهْيًا و دَهَاءَةً و دَهَاءً: چالاک اور ہوشیار ہونا۔ صفت: دَاهٍ جمع دُهَاة و دَهٍ جمع دَهُون و دَاهِيَة جمع دَوَاهٍ "تا" آخری لفظ میں مبالغہ کیلئے ہے۔ آپ کہتے ہیں: رجل داهية وامرأة داهية: بہت چالاک مرد، بہت چالاک عورت۔ تَدَهَّى: چالاک اور ہوشیار ہونا۔ تَدَاهَى: بتکلف چالاکی کرنا، چالاک بننا، ہوشیار بننا۔ الـدَّهِيّ: جمع اَدْهِياء و دُهَواء: عقلمند، دانا، دوراندیش۔ الدَّهاء: زیرکی، ہوشیاری، مہارت۔
۲۔ دَهَى ـ دَهْيًا و دَهَّى فلانًا: پر عیب لگانا، کا مرتبہ گھٹانا۔ الدَّهاء: مکر، حیلہ۔
۳۔ دَهَى ـ دَهْيًا و دَهَّى فلانًا: کو مصیبت پہنچانا۔ دَاهَى مُدَاهَاةً و دِهَاءً القوم: لوگوں پر مصیبت ڈالنا۔ الـدَّاهِيَة: جمع دَوَاهٍ: مصیبت، بڑا کام، ناپسندیدہ کام۔ داهيةٌ دَهْياء: سخت مصیبت۔ دَوَاهي الدهر: حوادث زمانہ۔
☾ دَهِيَ ـ دَهَاءً: ہوشیار ہونا، چست و چالاک ہونا، تیز فہم ہونا، ذہین ہونا، فریبی ہونا، مکار ہونا، چلتا پرزہ ہونا، چالاک و عیار ہونا، حیلہ باز ہونا۔ دَهَى ـ دَهْيًا ہ: پر مصیبت کا آپڑنا، پر ناگہانی آفت آنا، کو مصیبت پڑنا، مصیبت کا متاثر کرنا۔ دَهَّى: بمعنی دَهِيَ۔ تَدَاهَى: ہوشیار بننا، چالاک و عیار بننا۔ دَهَاء: پھرتی، تیز فہمی، ہوشیاری، چالاکی، عیاری، مکاری، کائیاں پن، حیلہ سازی، فراست، حکمت، استادی، کاریگری، ہنرمندی، اَدْهَى: زیادہ ہوشیار و چالاک، زیادہ عیار، زیادہ سیانا، زیادہ گھاگ، زیادہ ذہین، زیادہ استاد، زیادہ کاریگر، زیادہ ہنرمند، زیادہ حیلہ باز، زیادہ آزمودہ۔ زیادہ استادی والا، زیادہ باریک بین، زیادہ سوجھ بوجھ رکھنے والا، زیادہ خوش تدبیر، زیادہ آفت کا مارا، زیادہ مصیبت زدہ، دَاهٍ: جمع دُهَاة: زیادہ چست و چالاک، تیز فہم، عیار، چالاک، پہنچا ہوا، کائیاں، استاد، نٹ کھٹ، سیانا، گھاگ، ذہین، ہوشیار، صائب الرای، باریک بین، ہوشیار، فریبی، مکار، حیلہ باز، چلتا پرزہ، سوجھ بوجھ رکھنے والا، خوش تدبیر شخص۔ اَهِيَة: چست و چالاک، تیز فہم، تیز طبع، ذہین، ہمہ دان، پرانا چلتا پرزہ شخص، عیار، مکار شخص۔ دَاهِيَة: جمع دَوَاهٍ: مصیبت، آفت۔ فَلْيَذْهَبْ في داهية: وہ جائے جہنم میں۔
دوّ الدَّوّ: دیکھو دوی
داء: دَاءَ ـ دَاءً و دَوْءً ا: بیمار ہونا صفت: دَاءٍ۔ اَدْوَأ اِدْوَاءً و اِدَاءً و اِدَاءَةً: بیمار ہونا۔ ــہ: کو بیمار کرنا، بنانا۔ صفت مُدِئُ الداء جمع اَدْوَاء: بیماری۔
به داءُ الظبي: اس کو کوئی بیماری نہیں جیسا کہ ہرن کو کوئی بیماری نہیں ہوتی۔ فلانٌ مَيِّتُ الداء: فلان شخص کو اگر ایذا پہنچائی جائے تو وہ پھر بھی ایذا پہنچانے والے سے کینہ نہیں رکھتا۔ داءُ الثعلب (طب): وہ بیماری جس سے سر کے بال گر جاتے ہیں۔ اس کو الحاصّة

کہتے ہیں۔ داء الحیہ وہ بیماری جس میں کھال گرنے
لگے۔ داء الفیل (طب): فیل پا کی بیماری۔ داء
الذئب بھوک۔ الذیبی بیمار۔

ی داء جمع أدواء بیماری، روگ، علت، عارضہ نقص
طبع۔فساد فکر۔ داء الرقص سینٹ ویٹوس (Vitus)
کارقص۔ داء المنطقة روڑے، ایک جلدی مرض
جس سے کمر کے قریب چھتے پڑ جاتے ہیں اور سوزش
ہوتی ہے۔

دواء دیکھو دوی۔

ی دوب ہ کو بتدریج دور کرنا، کو پتلا، کمزور یا ناکارہ
کرنا۔

ی دوبارة دھاگا، رسی، سٹلی، ڈوری، پیکٹ یا گڈی باندھنے
کی رسی، فیتہ۔تانت، تر۔بان، ریشہ طناب۔ پٹھا۔

ی دوبیت مقفی شعر جو چار نصف مصرعوں پر مشتمل ہوتا
ہے۔

داج: داج دوجا خدمت کرنا۔ الداجة فوج کے پیرو،
چھوٹی چھوٹی ضرورتیں۔کہا جاتا ہے۔ ماترک حاجةً
و لاداجة میں نے چھوٹی بڑی کوئی حاجت نہیں
چھوڑی۔ الدوج جمہوریہ وینس کے سربراہ کا لقب
تھا۔اس کا معنی فوجی کمانڈر یا جنرل ہے۔

داح: داح دوحا البطن پیٹ کا پھول کر لٹک جانا۔
ـت الشجرةُ درخت کا بڑا ہونا۔صفت: دائحة
جمع دوائح۔ دوّح البطنُ پیٹ کا پھول کر لٹک
جانا۔ ـــ المالَ مال کو جدا کرنا۔ تدوّح البطنُ
پیٹ کا پھول کر لٹک جانا۔ اندواخ البطنُ پیٹ کا
پھول کر لٹک جانا۔ ـــ الشیءُ پھیلنا، چوڑا ہونا۔
الدوح بڑا وسیع گھر۔ الدوحة: جمع دوح و
جمع الجمع أدواح: بڑا پھیلا ہوا درخت، بڑا
سائبان۔ الدوّاح بہت بلند اور بڑا۔

۲۔ الدّاح: ریشم کا بنا ہوا کنگن، تصویر جسے لہرا کر بچوں کا دل
بہلایا جاتا ہے۔ الداحة: دنیا۔

ی انداح: پھیلنا۔ دوح: شاخیں، شاخ در شاخ درخت
(جمع) دوحة: اونچا درخت کئی شاخوں والا، شجرہ
نسب، نقشہ یا جدول۔ داحة: لٹو، (بچوں کے کھیلنے
کا)۔

داخ: داخ دوخا: ذلیل ہونا، عاجزی و فروتنی کرنا۔
ـالبلادَ ملک پر غالب ہونا اور اس پر قبضہ کرنا، اقتدار
جمانا، ـالرجلُ کو چکر آنا (عام زبان میں)۔ دوّخ
الرجلَ کو ذلیل و عاجز کرنا۔ ـــ الوجعُ رأسهُ
دردسر کا سر کو چکر دینا۔ ـــ و دیّخ البلادَ ملک پر
غالب آ کر اس پر قبضہ کرنا۔ ملک میں گھوم پھر کر اس
سے واقف ہونا اور راستوں کا پتہ چلانا۔ اداخ
اداخةً کو ذلیل کرنا۔ الدوخة چکر، دوران سر۔
اس کے لئے فصیح لفظ دوار اور ھُدام ہیں۔ لیل دائخ
تاریک رات۔

ی داخ دوخا ملک کو فتح کرنا اور زیرنگیں کرنا۔ ـــ
فروتنی کرنا، عاجزی کرنا، سرگراں ہونا، کا سر چکرانا، بیمار
ہونا، متلی محسوس کرنا۔ دوخ ہ لوگوں کو فتح کرنا،
زیرنگین کرنا۔ ـــہ کو فرمانبردار بنانا، زیر کرنا، مغلوب
کرنا، قابو میں کرنا، ذلیل کرنا، نیچا دکھانا نگاہوں سے
گرانا، کو سرگراں بنانا، کو جان بوجھ کر چھیڑنا، کا ناک
میں دم کرنا، کو پریشان کرنا، تکلیف دینا، کو ذہنی صدمہ
پہنچانا، کے ہوش اڑا دینا، کو بدحواس کرنا، گھبرا دینا۔
دوخ راسهُ کا سر چکرا دینا، کو سرگراں کر دینا۔ دوخة:
چکر، سرگرانی، دوران سر، بے ہوشی، متلی مالش، دائخ
سرگران، تدویخ زیرنگین، تسلط قائم کرنا فتح۔

داد ا۔ داد دوْدًا و دوّدَ و دِیدَ و اداد إدادةً الطعامُ
کھانے میں کیڑے پڑنا۔صفت: مَدُود۔ الدُّودَة
جمع دُود و دِیدان کیڑا۔اس کی کئی قسمیں ہیں۔
دُودَةُ القزّ: ریشم کا کیڑا۔ الدُّواد (ح) چھوٹے کیڑے
الدُّوَید دُود کی تصغیر، چھوٹا کیڑا۔

۲۔ الدُّواد تیز رفتار آدمی۔ الدِّیداء تیز دوڑ۔
الدَّوْداة: جو دَوَادِی جھولا، ہنڈولہ۔

۳۔ الدُّوادار و الدُّوَیدار منشی، کاتب (فارسی لفظ)

ی دَوِّدَ کیڑے کا کھایا ہوا ہونا یا ہو جانا۔ دُود واحد
دُودة: جمع دِیدان کیڑا، پہلاروپ (کیڑ، لاروا،
تتلی، یا پتنگے کا) پہلاروپ، دُودةُ الحریر / دُودةُ
القزّ: ریشم کا کیڑا۔ دود القرع و دود قرعی:
آنتوں کے کیڑے ascarids دودُ القِرمِز:
میکسیکو کے وہ خشک کیڑے جن سے قرمزی رنگ بنایا
جاتا ہے، قرمز دودُ المِش: پنیر کے کیڑے، الدودة
الوحیدة: فیتے کی طرح لمبا کرم جو معدے میں پیدا
ہو جاتا ہے۔ دُودِیّ: کیڑے جیسا، کیڑے کی شکل کا،
مَدُود و مُدَوَّد: کرم خوردہ، گھن لگا۔

ی مِزْوَد: بمعنی مِزْوَد: جمع مزاوِد: تھیلا (کھانے
پینے کے سامان کا) کینوس کی خرجی۔

دار ا۔ دار دَوْرًا و دَوَرانًا: گھومنا، چکر کھانا، ـــ
بالشیءِ و علیه و حولهُ: کے گرد گھومنا۔ ـالدهرُ
زمانہ کا پلٹا کھانا، بدلنا۔ دِیرَ بِهِ: کا سر چکرانا، کو دوران
سر لاحق ہونا۔ دوّرَهُ و بـه: کو گھمانا، چکر دینا۔ داوَرَ
مُداوَرَةً و دِوارًا الشیءَ: کے ساتھ پھرنا۔گھومنا۔
أدار إدارةً الشیءَ: گھومنا۔ ـــہ و بہ: کو گھمانا،
چکر دینا، ـــهُ عن حقه سے اپنے حق کو چھوڑ دینے
کی خواہش کرنا۔ أُدِیرَ بـه کا سر چکرانا، کو دوران سر
لاحق ہونا۔ اِستَدار اِستدارةً چکر لگانا، گھومنا۔ ـــ
الشیءَ و بـه کو چکر دینا۔کہا جاتا ہے۔ استدار
سما في قلبي اس نے میری دل کی بات کا پتہ لگالیا۔
الدار سال، زمانہ۔ الدَّوْر (مص) جمع أدوار
حرکت، گردش، چکر، دفعہ، (مو) دو یا دو سے زائد
شعروں کا قطعہ۔علم الأدوار علم موسیقی۔فن
موسیقی۔ الدَّوْرَة دار کا اسم مرة۔ الدُّوار و
الدَّوار (طب) سر کا چکرانا۔عام لوگ اس کو دوخة
کہتے ہیں۔ الدَّوّار و الدَّوّاری بہت گھومنے پھرنے
والا۔کہا جاتا ہے۔ الدهرُ دوّارٌ و دَوّاریٌّ بالانسان
زمانہ انسان کے ساتھ الٹنے پلٹنے والا ہے۔ دَوّارُ
الشمس (ن) سورج مکھی۔ مَدارُ الشیء جس
پر کوئی چیز چکر کھائے۔ ـالأمر کا دارومدار۔ الدائرة
جمع دوائـر مصیبت میں کہتے ہیں۔ دارت
علیهم الدوائر ان پر زمانہ کی مصیبتیں اور
آفتیں ٹوٹ پڑیں۔ الدَّوَران (مص) چکر (کسی
چیز کے گرد۔کسی محور کے گرد نقطہ کا چکر۔ الدَّوْرِیَّة
چوکیدار وغیرہ کا گشت۔

۲۔ دوّرَهُ: کو گول بنانا۔ أدار إدارةً الامرَ: کا احاطہ کرنا۔
تدوّرَ: گول ہونا۔ اِستَدار استدارةَ الشیءُ
گول ہونا۔ الدارة: جمع دارات و دُوَر: دائرہ،
حلقہ، چاند کا ہالہ، پہاڑوں کے درمیان کی وسیع زمین۔
ـــ و الدِّیرَة و التَّدْوِرةُ من الرمل: گول ریتلی
جگہ۔ مَدار کوکب (فلك): ستارے کا مدار۔ الدائرة
جمع دوائـر حلقہ، جو کسی شے کو گھیرے ہوئے ہو،
انسان کی پیشانی کے پاس بالوں کی بھنوری، گھوڑے
کے بدن پر بالوں کی بھنوری۔(مو) ربط کا محیط۔دائرہ
سطح جس کو ایک خط گھیرے ہو اس خط کو محیط الدائرة
کہتے ہیں۔ اس کے غیر متحرک نقطہ سے جسے مرکز
الدائرہ کہا جاتا ہے۔تمام نقاط یکساں فاصلہ پر ہوتے
ہیں۔ قطر الدائرة: وہ خط مستقیم جو دائرہ کو دو برابر
کے حصوں میں تقسیم کر دے اور مرکز دائرہ پر گذرتا ہوا
جائے۔ المُدارة: ڈول کی ایک قسم۔ الدُّوّارةُ من
الرأس: سر کا گول حصہ۔ دُوّارةُ البطن: بکری کا
اوجھ۔ الدَّوّارة: پرکار۔ ـــ من الارض: زمین کا
ایک چھوٹا قطعہ جس کی لمبائی چوڑائی کے قریب قریب
ہو۔ ـ من الرأس: سر کا گول حصہ۔

۳۔ داوَرَ مُداوَرَةً و دِوارًا علی الامر: کسی کام کو انجام
دینا۔ ـــ الامورَ: کاموں کو انجام دینے کیلئے غور و فکر

کرنا۔ اَدَارَ اِدَارَةً الشیءَ: کو لینا ـــهُ علیه: کو پر لازم کرنے کا ارادہ کرنا۔ الاِدَارَ ـــة: ادار کا اسم و مصدر۔ المُدیر: گورنر، مینجر، منتظم۔ الدارِیّ: ملاح جو پتوار کا نگہبان ہو۔

۴۔ تَدَیَّرَ البقعةَ: کسی قطعہ زمین پر گھر بنانا۔ الدار (مونث کبھی مذکر بھی مستعمل ہے) جمع دُوْر و دِیار وَادْوُر و اَدْؤُر و اَدْوِرَة و دِیارَة و اَدْوَار و دُوْرات و دِیارات و دُوْران و دِیْران: گھر، مکان، شہر، قبیلہ، کہا جاتا ہے۔ مَرَّتْ بنا دارُ بنی فلان: فلاں قبیلہ ہمارے پاس سے گزرا۔ ـ عند الفقهاء: خالی جگہ جو گھروں اور کھلے صحن پر مشتمل ہو۔ دارُ الحرب: دشمن کا ملک۔ دارُ القرار: آخرت۔ الدّاران: دنیا و آخرت۔ الدَّیر جمع اَدْیِرَة و دُیُوْرَة و اَدْیَار: عابدوں کی رہائش گاہ، خانقاہ۔ الدَّارَةُ: جمع دارات و دُوْر: محل یعنی رہنے کی جگہ، قبیلہ۔ داراتُ العرب: عرب کے مشہور مقامات جو ایک سو دس سے زائد ہیں۔ الدارِیّ: چوپایوں اور مویشیوں کا مالک، عطر فروش، کہا جاتا ہے۔ ما فی المکان دارِیٌّ او دُوْرِیٌّ او دَیَّارٌ او دَیُّورٌ: گھر میں کوئی نہیں ہے۔ الدُّوْرِیّ (ح): چڑیا۔ الدَّارِیَّة: گھر میں پڑا رہنے والا۔ تاء مبالغہ کی ہے۔ الدَّیْرَانِیُّ والدَّیَّار: دیروالا، خانقاہ والا (مالک یا ساکن)

◌ دَارَ دَوْرًا دَوَرَانًا ب / علی / حول: کسی چیز یا شخص کے گرد چکر کھانا، گھومنا، گردش کرنا، باری باری آنا، چکر میں حرکت کرنا، پھرنا، چکر کاٹ کے آنا۔ ـــ گردش کرنا، شروع کرنا، پھرنا شروع کرنا، گردش کرنا، پھیلنا، مشہور ہونا، رائج ہونا، افواہوں وغیرہ کا گردش کرنا، (مشین یا انجن کا) دوڑنا، چلنا، رواں ہونا (انجن کا) دوڑنے لگنا، گھومنا، پھرنا، ـــ علی: لوگوں میں چکر لگانا۔ مسلسل کئی لوگوں کے پاس جانا۔ ـــ مڑنا، چہرہ موڑنا، رخ بدلنا، رخ بدلنا، مختلف ہو جانا، مختلف موڑ مڑنا۔ ـ علی: کا مخالف ہو جانا۔ علی / حول: سے متعلق ہونا، پر ہونا، سے علاقہ رکھنا، سے تعلق رکھنا، سے واسطہ ہونا، کے لئے اہم ہونا، ـــ ہونا جاری ہونا، ہو رہا ہونا، چل رہا ہونا، ـــ بین: کے مابین زیر بحث ہونا، مذاکرات ہونا، بات چیت ہونا، ـــ ب: کو پھیلانا، مشہور کرنا کسی کی راہنمائی کرنا، لے جانا، دار بعینیه و بنظره فی: اپنی نگاہیں پر پھیرنا۔ دُرْ: الٹا پھر (فوجی حکم) دار رأسُهُ: کا سر چکرانا، دارَمَعَ الفُرَص: بادبان ٹھیک لگانا، اپنے آپ کو صورت حال کے مطابق بدلنا۔ دارت رَحَی الحرب: جنگ شروع ہوگئی۔

المعارك التی دارت رحاها أس: کل جو معرکے بہت زوروں کے ہونے۔ دار بنفسه: اس کے دل میں آیا۔ دارَ علی الألسُن: بہت بحث ہونا، ہر ایک کی زبان پر ہونا۔ دارَ علی الافواه و اَسَلات الاقلام: بولی اور لکھی جانے والی دونوں زبانوں میں رائج ہونا، عام استعمال میں ہونا، عموماً مسلمہ (الفاظ وغیرہ) ہونا۔ دارَ بلادا و اکَلَ اعیادا: وہ دنیا میں گھوما پھرا اور بہت کچھ دیکھا۔ دارَ بالهُ الی / علی: کی طرف توجہ مبذول کرنا، کے بارے میں محتاط ہونا۔ دارتْ علیهم الدائرة: مصیبت نے اچانک ان کو آلیا۔ دَوَّرَ ه / ب: کو چکر دینا، گھمانا، تیز گھمانا، گردش دینا، باری باری لانا، کو موڑنا، الٹا کرنا، اوندھا کرنا، ـــ ه: کو گول بنانا یا کرنا، پھیلانا، کو چالو کرنا، چلانا، متحرک کرنا، (گھڑی، گھنٹے) کو چابی دینا۔ ـ علی: کو ڈھونڈنا، تلاش کرنا، کی تلاشی کرنا، کی تلاشی لینا۔ دَوَّرَ راسَهُ: کا سر موڑنا، کو قائل کرنا، منوانا، ہوش میں لانا۔ داوَرَه: کے ساتھ جانا، سیر کرنا، کو ہوش میں لانے کی کوشش کرنا، خوش آمد درآمد سے کسی کو کسی کام پر مجبور کرنا یا مجبور کرنے کی کوشش کرنا، کسی کو دھوکا دینے کی کوشش کرنا۔ ـــه عن / علی: بے ایمانی سے کسی سے کچھ حاصل کرنا، ـــ: فرار ہونا، بچنا، ادھر ادھر ہٹنا، سزا سے بچ نکلنا۔ اَدَارَه: کو موڑنا، چکر دینا، گھمانا، گردش دینا، باری باری لانا۔ ه / ب: کو موڑنا، ـ رأسَهُ الی: اپنا سر کی طرف موڑنا۔ ه الی / علی: کا رخ کی طرف کرنا۔ پھیرنا، ـــ ه: کو پھیلانا (مشین وغیرہ) کو چالو کرنا، چلانا، ـ المُحَرِّكَ: (موٹر انجن) سٹارٹ کرنا۔ ـ شرائطَ ناطقة: کیسٹیں چلانا، ـــ ه: پر عمل کرنا، کوئی چیز چلانا، ڈرائیو کرنا، (منصوبہ، کام) جاری کرنا، ـــ ه: کی طرف توجہ دینا، کو شروع کرنا، ـه/ ه عن: کا خیال سے ہٹانا کو سے ہٹانا۔ ـ ه: کو چلانا، کی سربراہی کرنا، کا انتظام کرنا، کا بندوبست کرنا، کا نظم ونسق کرنا، کا نگران ہونا، ـــ ه / أن: پر غور کرنا، غور کرنا کہ، کو پھر سے سوچنا، پر نظر ثانی کرنا، کو ہر پہلو سے سوچنا، ہر پہلو سے سوچنا کہ۔ اَدَار بوجهه اِلی: کی طرف مڑنا، مڑ کر کی طرف دیکھنا۔ اَدَارَ راسَهُ: کا سر موڑنا، کو منوالینا، قائل کرنا، کو ہوش میں لانا، ادار الحدیث فی الموضوع: کسی موضوع پر بحث کرنا، بحث چھیڑنا، گفتگو کسی موضوع کی طرف پھیرنا۔ تَدَوَّرَ: گول ہونا یا ہو جانا، مُدَوَّر ہونا۔ اِسْتَدَار: گول ہونا، گرد پھرنا، گرد گھومنا، گردش میں آنا، دور چلنا، چکر کاٹ کے آنا، چکر کھانا، گھومنا، گردش کرنا۔ ـــ الی: کی طرف متوجہ ہونا، کا رخ کرنا، کے سامنے ہونا۔ ـــ حول: کے گرد پھرنا، گھومنا، کے گرد چکر کاٹنا۔ ـ: پیچھے دیکھنا، اپنا سر موڑنا۔

دار: مونث جمع دُوْر و دیار و دِیارات و دِیرة: مکان، عمارت، شاندار عمارت، رہائش، سکونت، رہنے کی جگہ، مسکن گھر، سرکاری قیام گاہ، نشست گاہ، پہلو، رخ، طرف، مقام، جگہ، علاقہ، ملک، (خصوصاً دیار) دارالآثار: عجائب گھر، عجائب خانہ (خصوصاً آثار قدیمہ، اثریات کا) دارالبرید: ڈاکخانہ دارُ البقاء: ابدی مسکن، اخروی زندگی، الدار الباقیة: اخروی زندگی، ابدی مسکن، نتقل للدار الباقیة: مرنا، فوت ہونا، الدار البیضاء: کا سابلانکا مغربی مراکش کی بندرگاہ) وہائٹ ہاؤس (واشنگٹن میں) دارُ التجارة: تجارتی ادارہ۔ دارُ الحرب: جنگی علاقہ، دشمن کا علاقہ، غیر مسلموں کے ممالک، دار الرِیاسَة: صدر مملکت کی قیام گاہ۔ دار السعادة: قسطنطنیہ۔ دار السلطنة: قسطنطنیہ۔ پہلی جنگ عظیم سے قبل) دارُ السلام، جنت، بہشت، بغداد، ٹانگا نیکا کا دار الحکومت اور بندر گاہ۔ دُور السینما: سینما (جمع) دارُ الشرطة: تھانہ، پولیس سٹیشن۔ دار الصنعة یا دار الصناعة: اسلحہ خانہ، اسلحہ سازی کا کارخانہ، میگزین، دار صینی: دارچینی۔ دار الضرب و دار السکة: ٹکسال، جہاں ملک کے سکے ڈھالے جاتے ہیں۔ الدیار العراقیة: عراق (ملک)، دارُ العُلوم: قاہرہ کے ایک کالج کا نام۔ دارُ الفناء: دنیوی جہان یہ دنیا۔ دار القضاء: عدالت۔ خصوصی عدالت۔ دار الکتب: پبلک لائبریری۔ دُور اللهو: مراکز تفریح، نائٹ کلب (جمع) دار التمثیل: تھیٹر، تماشا گاہ۔ دار الملك: (شاہی) رہائش گاہ۔ الدیار المِصْرِیَّة: مصر۔ دار الهجرة: مدینہ شریف۔ دار الایتام: یتیم خانہ۔ دارَة: جمع دارات: (چاند کا) ہالہ، دائرہ، دورہ، گشت، کوٹھی۔ دارِیّ: گھریلو، خانگی، دیسی، ملکی۔ دُوْرِیّ: پالتو (جانور)۔ عُصْفُورٌ دُوْرِیّ: گھریلو چڑیا یا پالتو چڑیا۔ دَوْر: جمع اَدْوار: (گشت کا) چکر، (کھیلوں کا) راؤنڈ، کردار، کام، کردار، جو کوئی شخص یا چیز ادا کرے، فلمی کردار، سٹیج پر کیا گیا کردار، وقتاً فوقتاً تبدیلی، باری باری، عرصہ، مدت، وقت، تبادل، فصلی گردش۔ (کسی کی) باری، دور، مرحلہ، قدم، درجہ، رتبہ، حیثیت، جگہ، مقام، دور، زمانہ، (بیماری کا) حملہ، دورہ یا اچانک غلبہ۔ منزل (عمارت کی) فلور (عمارت کا) نغمہ نگاری، نغمہ گری، کسی پروگرام میں، اکیلا کام۔ دورٌ و تَسَلْسُل:

استدلالِ دوری، استدلال کا چکر۔ دورٌ نهائی: آخری مقابلے۔ فیصلہ کن راؤنڈ۔ دورُ الانعقاد: اجلاس (پارلیمنٹ وغیرہ کا) الدور الاوّل یا دورُ البطولة: سب سے اہم کردار، ہیرو یا ہیروئن کا کردار۔ قامَ بدَورٍ یا لعب دوراً: ایک کردار ادا کرنا۔ دورٌ ارضی: گراؤنڈ فلور، نچلی منزل۔ پہلی منزل۔ کان دوره: یہ اس کی باری تھی۔ الدورُ لَهٗ: یہ اس کی باری ہے۔ (انا) بدوری: میں ذاتی طور پر جہاں تک میرا تعلق ہے۔ هو بدَورِهِ: وہ اپنی باری پر، اپنی طرف سے وہ ذاتی طور پر۔ بالدَّور: باری باری، باری باری سے۔ دَوْرة: جمع دَوْرات: چکر، گردش، محوری گردش، دوران، دور، دورہ، گشت، روح القدس کا ظہور، دورہ (فنکار وغیرہ کا) چکر یا پھیر۔ عرصہ، مدت، اجلاس (پارلیمنٹ کا)، نصاب (تعلیم کا) الدورة الدمَوِيَّة: دورانِ خون۔ الدورة الحوية: دوران ہوا۔ دورةُ اِحتیارِ (تجاوزِ) الرُّتبة: فوجی افسروں کا تربیتی کورس۔ دَوْرةٌ زراعيةٌ: فصلی گردش۔ دورةٌ تشريعية: قانون سازی کا عرصہ۔ دورة الفلَك: اجرام سماویہ کی گردش۔ دورة التفافية: چکر کاٹ کر دشمن پر عقب سے حملہ آور ہونے کی عسکری حرکت۔ دورة مالية: مالی مدت، مالیاتی سال۔ دورةُ المياه: غسل خانہ، طہارت خانہ، بیت الخلاء، فلش کا طہارت خانہ۔

دَوْري: گشت کرنے والا، گشت کا، میعادی، فصلی، موسمی، گردشی، با قاعدہ اوقات میں واقع ہونے والا، بار بار واقع ہونے والا، باری کا، وقفہ وقفہ کا رہ رہ کر آنے والا، گردش کے متعلق، دوری، حلقہ وار، (کھیلوں کا) سلسلہ۔ الجهازُ الدَّوْري: نظامِ دورانِ خون۔ دَوْريَة: جمع دوريات: گشت، گشتی پارٹی، دیکھ بھال کا دستہ دوريات الاستكشاف: دیکھ بھال کے دستے، گشتی دستے۔ داوِرية: بمعنی دَوْرية۔ دَيْر: جمع اَدْيار واَدْيِرة و دُيُورة: خانقاہ، صومعہ، ڈیرا، دھرم سالہ، عیسائی راہباؤں کی خانقاہ، مذہبی عورتوں کے رہنے کی عمارت، تکیہ، حجرہ۔

دَيْرِيّ: خانقاہی، راہبانہ، تکیہ کا۔ دِيَرة: علاقہ، ملک، وطن۔ دُوَار و دَوَار: دوران سر، چکر، بحری سفر کی بیماری، قے، متلی۔ دَوَّار: تیزی یا تسلسل سے گھومنے والا، چکر کھانے والا، گردش کرنے والا، ایک محور پر گھومنے والا۔ محوری، باری باری کا گول گول پھرنے والا، گشتی، دورہ کرنے والا، گرداب، بھنور، چکر، چلتا پھرتا ہوا، خانہ بدوش، سفری، دورہ کرنے والا۔ متحرک۔ بھٹکتے پھرنے والا۔ مارا مارا پھرنے والا۔ بابٌ دَوّار: گھومنے والا دروازہ۔ بائعٌ دَوّار: پھیری والا، خوانچہ والا، ٹھیلے والا، بساطی، جهازُ حفرٍ دَوّارٌ: سوراخ کرنے کی گھومنے والی مشین۔ دوار الشمس: سورج مکھی۔ دَيّار: خانقاہی، راہبانہ، راہب، درویش، زاہد، عابد، جوگی، تارک الدنیا۔ دَيْراني: بمعنی دَيّار۔ دَوّارة: بھنور، گرداب، پرکار، دَوّارةُ الهواء: بادنما، سمت نما، مرغ بادنما۔ دِياري: گھریلو، دیسی، ملکی۔ دَوَران: مڑنا، دور، گردش، چکر، محوری یا مداری گردش، دوران، دوری، حرکت، گردشِ زمانہ، گشت، گول گول پھرنا، گھیر لینا، چکر لگانا، دورہ کرنا، گشت کرنا، دورہ، گشت، سیاحی یا سرکاری سفر۔ اَدْوَر علی الألسُن: جس کے بارے میں زیادہ بات چیت کی جائے۔ اکثر و بیشتر ظاہر کیا یا بحث کیا جانے والا۔

مَدار جمع مَدارات: اجرام فلکی کا مدار، گول گول پھرنا، چکر لگانا، چکر، دوران، گردش، دوری حرکت، محور، دھرا، فرضی خط جس پر کوئی چیز گردش کرتی ہے۔ دو نیم کرنے والا خط، چول مدار، اصل یا مرکزی نقطہ، دار و مدار، مرکزی بنیادی یا فیصلہ کن عنصر، مرکز، موضوع (بات چیت مذاکرات وغیرہ کا) موقع، گنجائش، حد، وسعت دسترس، زد، فاصلہ، سلسلہ کرہ، فلک، دائرہ، حلقہ، خط سرطان یا خط جدی، رخ ٹھیک رکھنے کا پہیہ Steering.wheel مدار السرطان: خط سرطان کا مدار۔ مدار الجَدي: خط جدی کا مدار، کان مدارُہ علی: یہ (جھگڑا وغیرہ) کے بارے میں تھا۔ یہ پر منحصر تھا۔ علی مدارِ السَّنَة: تمام سال، سال بھر، تَدْوير: قرآن مجید کی درمیانی رفتار سے تلاوت (یہ تجوید کی ایک فنی اصطلاح ہے)۔ مُداوَرَة: جمع مُداوَرات: دھوکا دینا، فریب، جھوٹ، مکر، ریاکاری، دغا، ذہانت سے مغلوب کرنا، حکمت عملی سے حریف کو نیچا دکھانا، جھانسا، ٹال مٹول کی کوشش، نئی ترکیب، چالاکی، عیاری، جھکائی دیکر نکل جانا۔ روپوش ہونا، ترغیب، بہکانا، پھسلانا، دام میں گرفتار کرنا، چال میں پھانسنا۔ اِدارة: موڑنا، واپس آنا، رجوع کرنا، الٹا کرنا، اوندھا کرنا، شروع کرنا، سٹارٹ کرنا، چلانا، عمل، عمدہ بندوبست، خوش انتظامی، انتظام، بندوبست، نظم و نسق، انتظامیہ، انتظامی ایجنسی، محکمہ، دفتر یا سرکاری محکمہ۔ ادارة الامن: پولیس۔ ادارة عُرفية: فوجی انتظامیہ، سوءُ الادارة: بدانتظامی، مجلسُ الادارة: مجلس ناظمین Board of directors مجلس انتظامیہ، انتظامی کمیٹی، مركز الادارة: مرکز انتظامیہ، صدر دفتر، ہیڈ کوارٹر۔ اداري: انتظامی، محکمانہ، انتظامی افسر، منیجر (کھیلوں کا) اِداريًا: انتظامی ذرائع سے سرکاری طور پر، منتظمانہ طور پر۔ استدارة: گولائی، چکر۔ دائر: مڑنے والا، موڑنے والا، گھمانے والا، چکر دینے والا، گردش کرنے والا، چکر کھانے والا، دورہ کرنے والا، پھرنے والا، گشت کرنے والا، گشتی رواں، چلتا ہوا، جاری مروجہ (محاورہ) عام، متحرک، چلتا پھرتا ہوا، خانہ بدوش، سفری، دورہ کرنے والا، ہو رہا، چل رہا۔ کام کرنے والا، چالو، (مشین، انجن) گول۔ دائرة: جمع دوائر: دائرہ، حلقہ، محیط، گھیرا، گھیر، احاطہ، کرہ، فلک، دسترس، رسائی، گنجائش، موقع، امکان، میدان، مار، زد، فاصلہ، فرق، وسعت، رسائی، پہنچ، حد، دورہ، گشت، دور، شعبہ، سرکاری ایجنسی، محکمہ، دفتر، عدالت انصاف کا محکمہ، کھیت، فارم، جاگیر، مصیبت، آفت، فی دائرة: کے ڈھانچہ میں۔ علی شکل نصف دائرة: نیم گول۔ نقطة الدئرة: اہم عنصر، مواد، محور، فیصلہ کن نقطہ، شکل معاملہ، اشکال۔ دائرة کهربائية: برقی سرکٹ۔ دائرة قصيرة: شارٹ سرکٹ۔ دائرة المعارف: انسائیکلوپیڈیا۔ دوائر الحكومة: سرکاری حلقے۔ الدوائر الرسمية (الساسية العكرية): سرکاری (سیاسی، فوجی) حلقے۔ دائرةُ الاختصاص دائرة اختيار۔ الدائرة السَّنِية: سول فہرست۔ دائرة اِسْتِئْنافِيَة: عدالت اپیل۔ دائرة انتخابية: انتخابی حلقہ۔ دارت عليه الدَّوائِر: مصائب جھیلنا، دائِري: گول، چھلے کی شکل کا، مُدَوَّر: گول۔

مُدير: سربراہ، چیف، ڈائریکٹر، ہیڈ، ناظم، مہتمم، ناظر، منیجر، سپرنٹنڈنٹ (یونیورسٹی کا) ریکٹر Rector حاکم، جمع مُدَراء: ضلع کا انتظامی افسر، مديرُ الجَوق: سنگت کا لیڈر، سازندوں کا مہتمم۔ مُديرة: خاتون ڈائریکٹر، خاتون مہتمم۔ مُديرية: انتظامیہ، نظم و نسق عمدہ بندوبست جمع مُديريات: صوبہ، کسی وزارت کا بڑا محکمہ۔

مُسْتَدير: گول۔ مؤتمر المائدة المستديرة: گول میز کانفرنس۔

دورق: دَوْرَق: جمع دَوارِق: شیشے کی صراحی۔

دوز: دَوْزَنَ القانون ونحوه: ستار و سارنگی وغیرہ کے تار کسنا (فارسی لفظ ہے اس کا ہم معنی عرب لفظ: بَصَّ و بَظَّ ہے الدُوزان دَوْزَن سے اسم (مو) موسیقی کے آلات کسنے کا آوزار۔

دَوْزَن: موسیقی کے آلہ کے سُر ٹھیک کرنا۔ ریڈیو پر

(کوئی جگہ) لگانا۔ دَوْزَان و دوزنة: کسی آلہ موسیقی کے سر ٹھیک کرنا۔ دَوْزَنَة: ریڈیو پر (کوئی جگہ) لگانا (پروگرام سننے کیلئے)۔

دَوْرِینَة: درجن۔

داس ۱۔ دَاسَ ـُ دَوْسًا و دِیَاسًا و دِیَاسَةً الشیءَ: کو پاؤں سے روندنا، ذلیل کرنا۔ ـــ و اَدَاسَ الزرعَ: فصل کو گاہنا۔ دَاوَسَ القومُ بعضُهم بعضًا فی القتال: لڑائی میں ایک دوسرے کو پاؤں سے روندنا، پامال کرنا۔ اِندَاسَ الشیءُ: روندا جانا۔ ـــ فلانٌ: ذلیل کیا جانا۔ الدِیسَة: جمع دِیَس و دِیَس: گھنا جنگل۔ المِدْوَس و المِدْوَاس: جمع مَدَاوِس: روندنے کا آلہ۔ المَدَاس: جوتا، سلیپر۔ المَدَاسَة: کھلیان۔ الدَوَّاس: بہادر، شیر۔ الدَوَّاسَة (حی) لکڑی جسے جولاہا کرگہ کے نیچے رکھتا ہے تاکہ دھاگے پھول جائیں۔ پیڈل

۲۔ دَاسَ ـُ دَوْسًا و دیاسًا و دیاسَةً السیفَ: تلوار صیقل کرنا۔ انداس السیفُ: تلوار صیقل ہونا۔ المِدْوَس و المِدْوَاس جمع مَدَاوِس: پالش کرنے کا آلہ۔

۳۔ الدُّواسة و الدَوِیسة: جماعت، گروہ۔ الدَوَّاسة ناک۔

○ دَاسَ ـُ دَوْسًا و دیاسًا ہ: پر قدم رکھنا، چلنا، کو روندنا، کچلنا، پامال کرنا۔ (فصل) گاہنا۔ ـــ ہ: کو ذلیل کرنا۔ ـــ ہ: (بس وغیرہ کا) کسی کو نیچے لے لینا۔

اِنداس: روندا جاتا، کچلا جانا، پامال ہونا، گاہا جانا، ذلیل ہونا، (گاڑی کے) نیچے آ جانا۔ دوس: روندنا، کچلنا، قدم۔ دِیسَة: گھنا جنگل، جنگل، درختوں کا جھنڈ، گنجان جھاڑیاں۔ دَوَّاسة: پیڈل۔ مَداس: جوتا سینڈل۔ مُدوس و مُداس: روندا ہوا، کچلا ہوا، کچلا ہوا، (گاڑی کے) نیچے آیا ہوا۔

○ دُوسِنطَارِیَة و دوسنطاریا و دوسنتاریا: پیچش۔ آنو اور لہو کے دست۔

○ دُوسِیة و دوسیة: جمع دوسیات: فائل (File)۔

دوش: دَوِشَ ـَ دَوَشًا عینُهُ: بیماری سے کی آنکھ خراب ہونا۔ صفت۔ اَدْوَشُ مونث دَوْشَاء: جمع دُوش۔

○ دَوَّشَ ہ: کو پریشان کرنا، شور سے مخبوط کر دینا۔ دَوْشَة: غل، شور وغل، غل غپاڑہ، ہنگامہ، چیخ و پکار۔

○ دُوش: جمع دُوشات: بوچھاڑ، فوارے کے نیچے غسل، پانی کی پچکاری۔

○ دَوْطَة: جہیز۔

داغ: دَاغَ ـُ دَوْغًا القومُ: قوم میں بیماری کا پھیل جانا۔ الطعامُ: غلہ کا ارزاں ہونا۔ ـ ہ الحرُّ: گرمی کا کسی کا حلیہ بگاڑ دینا۔ الدَّوْغَة: حماقت، سردی۔

○ دَوَّغَ: داغنا، پکا نشان لگانا۔ داغ جمع دَاغَات: داغ (جانوروں پر لگایا جانے والا)

داف: دَافَ ـُ دَوْفًا و اَدَافَ الدواءَ و نحوہ: دوا وغیرہ کو ملانا، پانی میں پگھلا کر گاڑھا کرنے کیلئے حرکت دینا صفت: مَدُوفٌ و مَدْوُوفٌ و دائفٌ۔

○ دَافَ ـُ دَوْفَاہ فی: کو سے میں ملانا مخلوط کرنا کو میں جمع کرنا، کی میں آمیزش کرنا۔

داق: دَاقَ ـُ دَوْقًا دُؤُوقًا و دُؤُوقَةً و دَوَاقَةً: دبلا و لاغر ہونا۔ بیوقوف ہونا۔ صفت دائق۔ ـــ الطعامَ: کھانا چکھنا۔ اَدَاقَ القومُ بہ: لوگوں کا کسی کو گھیر لینا۔ اِندَاقَ اِندِیَاقًا بطنُهُ: کا پیٹ پھولنا۔ الدُوق: حماقت۔ بیوقوفی۔ (مونث دُوقة) ڈیوک، نواب، مونث نواب بیگم۔ الدَّوْقَة و الدوقانیة: حماقت، خرابی، فساد۔

○ دُوق: نواب۔ دُوقة: نواب بیگم دُوقِی: نوابی، ڈیوک کا۔ دُوقِیة: نواب کا علاقہ، جاگیر، نوابی، نوابی ریاست۔

داک: ۱۔ دَاکَ ـُ دَوْکًا و مَدَاکًا القومُ: بیمار ہونا، مضطراب ہونا۔ تَدَاوَکَ القومُ: لڑائی یا فساد میں ایک دوسرے کو تنگ کرنا۔ الدُّوکَة و الدَّوْکَة: جھگڑا، شر، فساد۔

۲۔ دَاکَ ـُ دَوْکًا و مَدَاکًا الشیءَ: کو کوٹنا، رگڑنا، پیسنا۔ المِدْوَک و المَدَاک: پیسنے یا رگڑنے کا پتھر۔

○ دَوَّکَ: بک بک کرنا، چڑ چڑ باتیں کرنا، بچوں کی سی باتیں کرنا۔ دَوْکَة: غل، شور وغل، غل غپاڑہ، شور و غوغا، ہنگامہ، دھینگا مشتی، ہلچل، افراتفری، شورش، بلوہ، دنگا، بے چینی، اضطراب، الجھن، ابتری۔

دول: ۱۔ دَالَ ـُ دَوْلَةً الزمانُ: زمانہ کا ایک حال سے دوسرے میں بدلنا۔ کہا جاتا ہے۔ دالت له الدولةُ: اس کے لئے مال و دولت الٹ گیا۔ ـــ الثوبُ: کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔ ـــ الرجلُ فی مشیه: چھوٹے چھوٹے قدموں سے تیز چلنا۔ دَاوَلَ مُدَاوَلَةً اللهُ الایامَ بین الناس: اللہ تعالیٰ کا زمانہ کو لوگوں کے درمیان اول بدل کرلانا۔ یعنی اگر ایک زمانہ آج ایک کے لئے ہے تو کل دوسرے کے لئے ہو جائے۔ ـــ الماشیُ بین قدمیه: کبھی ایک قدم پر آرام لینا کبھی دوسرے پر۔ اَدَالَ اِدَالَةً الشیءَ: باری باری سے ایک کے بعد دوسرے کو دینا۔ ـــ اللهُ بنی فلان من عدوهم الله: اللہ تعالیٰ کا فلاں قبیلہ کو اس کے دشمن پر غلبہ دلانا اور فتح مندی نصیب فرمانا۔ ـــ الله زیدًا من عمرو: اللہ تعالیٰ کا زید سے دولت لے کر عمرو کو دے دینا۔ تداولت هُ الایدی: کو باری باری سے لینا۔ چنانچہ کہتے ہیں۔ تداولوا الشیءَ بینهم: انہوں نے چیز کو باری باری سے لیا۔ اِندَالَ القومُ: ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونا۔ اِستَدَالَ الایامَ: زمانہ کو اپنے موافق کر لینا۔ الدَّوْلَةُ (مص): جمع دِوَل و دُوَل: وہ چیز جو لوگوں کے پاس بدل کر آتی ہے۔ اس لئے اس کا اطلاق مال و غلبہ پر ہوتا ہے اور عام طور پر ریاست یا ملک پر۔ (چنانچہ مثال کے طور پر کہا جاتا ہے۔ دولةُ لبنان: لبنان کا ملک۔ الدُوَل العربیة: عرب ریاستیں، عرب ممالک) حکومتی اجنبی یا عہد دار۔ (کہا جاتا ہے: کانت لنا علیهم الدولة: ہم کو ان پر غلبہ نصیب ہوا۔ لکلِ زمانٍ دولةٌ و رجالٌ: ہر زمانہ کے لئے ایک ریاست اور بڑی شخصیتیں ہوتی ہیں۔ الدهرُ دُوَلٌ: زمانہ کو ایک حال پر قرار نہیں بلکہ اول بدل کرتا رہتا ہے۔ صاحب الدولة: وزیر اعظم کا لقب۔ الدُّوْلَة: باری باری ایک دوسرے کے پاس جانے والی چیز لہٰذا اس کا اطلاق مال اور غلبہ پر ہوتا ہے۔ الدُّوْلَة: جمع دُوَلات: مصیبت۔ الاِدَالَة: غلبہ۔ دَوَالَیك: ایک کے بعد ایک۔ یعنی کام کو یکے بعد دیگرے کرو۔ مقصود تاکید ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے۔ فعلنا ذلك دَوَالیك: ہم نے اس کو باری باری سے کیا۔

۲۔ دَالَ ـُ دَوْلًا بطنُهُ: کے پیٹ کا ڈھیلا ہونا۔ اِندَالَ بطنُهُ: کے پیٹ کا بڑا ہو کر زمین کی طرف لٹکنا۔ ـــ مافی بطنه: کے پیٹ کی چیز کا نکلنا۔ ـــ الشیءُ: چیز کا لٹکنا۔

۳۔ دَالَ ـُ دالةً و دَوْلًا: مشہور ہونا۔ الدالة: شہرت۔

○ دَالَ ـُ دَوْلَةً: وقتًا فوقتًا بدلنا، باری باری کرنا، باری باری ہونا یا ہونے دینا، گردش کرنا، باری باری، آنا (وقت، دولت کا) بدلنا، پلٹنا۔ دالت دولة الاستبداء: مطلق العنانی کا زمانہ ختم ہو گیا۔ دالت له الدولة: غلبہ اس کے حق میں ہو گیا۔ دالت علیه الدولة: غلبہ اس کے خلاف ہو گیا۔ دَاوَلَ ہ / ہ: کو باری باری لانا، گردش دینا۔ ـــ الایامَ: دنوں کو ایک دوسرے کے بعد لانا۔ (اللہ تعالیٰ کا) ـــ بین: کے مابین باری باری ہونے دینا۔ ـ ہ فی: سے کے بارے میں گفتگو کرنا۔ سے پر بات چیت کرنا، مباحثہ کرنا۔ اَدَالَ ہ من: کو پر برتری دینا، غلبہ دینا، عروج دینا۔ ـ ہ علی: کو پر فتح مند بنانا، فتح دینا۔ ـــ ہ ب / من: کو کا قائم مقام بنانا، کو کی جگہ رکھنا کو سے بدلنا، ادلا بدل کرنا۔ اُدِیلَ لبنی العباس من بنی امیة: حکومت بنی امیہ کے ہاتھوں سے نکل

کر بنو عباس کے پاس چلی گئی۔ تـداوَل ہ سے ادل بدکرنا، کا باری باری واقع ہونا، ایک دوسرے کے بعد لانا۔ ایک دوسرے کو کچھ دینا۔ کے درمیان کوئی چیز باری باری منتقل کرنا۔ ـــــ ہ مختلف چیزوں سے باری باری نبٹنا، مختلف چیزیں باری باری سے ہاتھ میں لینا، کبھی یہ کبھی وہ لینا، پر یکے بعد دیگرے بحث کرنا، ـ سوچ بچار کرنا، مذاکرات کرنا، بات چیت کرنا، ـ الرای تبادلہ خیالات کرنا، کواکثر استعمال کرنا۔ ـــ گردش کرنا، گردش میں ہونا، چالو ہونا، رائج ہونا، رائج الوقت ہونا، مروجہ ہونا، عام استعمال میں ہونا۔ تداولته الایدی ایک سے دوسرے ہاتھ تک پہنچنا، گردش کرنا، پھیلنا ـــ تـداولته الالسن ایک منہ سے نکل کر دوسرے تک پہنچنا، کا شہر میں چرچا ہونا، ہر ایک کے لب پر ہونا۔ دُولَه جمع دُول تبادل، ہیرا پھیری، ادل بدل دور، گردش، چکر، تبدیلی. وقت کی تبدیلی، قسمت کا پلٹنا، مال و دولت کا انقلاب، شاہی گھرانہ، ریاست، ملک، طاقت، حکومت، فرمانروائی، قلمرو، صاحبُ الدوله وزیراعظم کالقب۔ دولة رئیس الحکومة فضیلت مآب وزیراعظم۔ فَخامَةُ الدولة صدر کالقب۔ الـدولةُ العَلِیه قدیم عثمانی قلمرو، الـدول الـکُبریٰ او الـعظمیٰ بڑی طاقتیں۔ دولة مُنتَدَبَةٌ انتدابی طاقت۔ دَوْلَة= رَکُوَی (کافی بنانے کا دھات کا برتن جس کا دستہ لمبا اور بڑا ہوا ہوتا ہے۔) دَوْلی ریاست کا۔ دُوَلِی بیـن الاقوامی۔ دُوَلِیَة بین الاقوامیت، بین الاقوامی اتحاد۔ دو یا زیادہ ممالک کی ٹیموں کا مقابلہ۔ دُوَیلات چھوٹی ریاستیں، چھوٹے ملک۔ دَوَالَیْك باری باری سے، باری باری، یکے بعد دیگرے، ایک کے بعد ایک، ایک ایک کرکے، پے در پے۔ وھکذا دَوَالَیْك وغیرہ وغیرہ، الخ، وقس علی ھذا۔ تَـدْوِیل کسی چیز کو کئی قوموں کی حفاظت یا مشترکہ کنٹرول میں لانا، بین الاقوامی بنانا، مُـداوَلَة جمع مُـداولات گفت وشنید، مذاکرات، بات چیت، تبادلہ خیال، گفتگو، غور و فکر، سوچ بچار، بحث مباحثہ، صلاح مشورہ، مشاورت، مذاکرات، مباحثہ، مُدَاوَلَةً اپنی اپنی باری سے، ایک کے بعد دوسرا، ایک ایک کر کے، باری باریسے، ایک وقت میں ایک۔ تَـداوُل ادل بدل، ہیرا پھیری، گردش، دوران اشاعت، چالو، مروجہ یا رائج الوقت ہونا، عام استعمال، سرمایہ کی گردش۔ بالتداول اپنی اپنی باری سے ایک کے بعد دوسرا، ایک ایک کرکے۔ ایک وقت میں ایک، باری باری۔ مُتَـداوَل رائج، رائج الوقت۔ چالو، مروجہ، عام استعمال میں، اشاعت پذیر، گردش، ضابطہ کے مطابق، عام۔ الـکلامُ المتداول عام بول چال کی زبان روزمرہ بول چال کی زبان۔

دام ا۔ دَامَ دَوْمًا و دَوَامًا و دَیمُومَةَ ثابت رہنا، دراز مدت تک رہنا، جاری رہنا۔ ـ الشیءُ ٹھہرنا، ـ ت السماءُ آسمان کالگاتار بارش برسانا۔ یہ قول۔ ـ دمتَ تدوم ماضی میں عین کے کسرہ سے اور اس کے ضمہ سے مضارع میں شاذ ہے۔ مادام افعال ناقصہ میں ہے جیسے: لا یـحری الاصلاح مادام فلان حاکماً جب تک فلاں شخص حاکم ہے۔ اس وقت تک اصلاح ممکن نہیں۔ دَوَّم تَدْوِیماً السماءُ آسمان کالگاتار بارش برسانا۔ ـ القِدرَ ٹھنڈا پانی چھڑک کر ہانڈی کے جوش کو ٹھنڈا کرنا۔ ـــ الشیءَ کوتر کرتے رہنا۔ دَیَّمَ ت السماءُ آسمان کالگاتار برسنا۔ دَاوَمَ الشیءَ کی ہمیشگی طلب کرنا، کومہلت سے کرنا۔ ـــ علی الامر پر ہمیشگی اختیار کرنا۔ اَدَامَ اِدامةً الشیءَ کو ہمیشہ رکھنا ـــ القِدرَ تھوڑا سا ٹھنڈا پانی چھڑک کر ہانڈی کا جوش ٹھنڈا کرنا۔ ـ الامرَ کی مداومت کرنا۔ ـــ ت السماءُ آسمان کالگاتار برسنا۔ تَدَوَّمَ انتظار کرنا۔ اِسْتَدَامَ اِسْتَدامَةً الشیءَ: کی ہمیشگی طلب کرنا، کومہلت دینا۔ الـدَّوْم (مص): ہمیشہ رہنے والا۔ الدائم (فا) اللہ تعالیٰ۔ ھو یزورنا دائماً وہ ہر وقت ہمارے پاس آتا رہتا ہے۔ ماءٌ دائمٌ ٹھہرا ہوا یا کھڑا پانی۔ الـدِیمَة جمع دِیَم و دُیُوم جم کر برسنے والی بارش، جس میں بجلی اور گرج نہ ہو، کہا جاتا ہے۔ مطر تهم السماءُ بدیمةٍ و بدیَم ان پر آسمان بارش برستا رہا جس کے دوران گرج چمک نہیں ہوئی۔ الدَّیّوم دائم، ہمیشہ۔ المِدْوَم و المِدْوَام: ڈوئی یا کفگیر جس سے ہانڈی کا جوش بٹھایا جاتا ہے۔ المُدام: مسلسل بارش۔ ـــ و المدُامَةً: شراب۔ المُدِیم جس کی ناک سے خون جاری ہو۔ المَدِیم: جہاں مسلسل بارش ہو کہا جاتا ہے۔ مکانٌ مدیمٌ وارضٌ مَدِیمة: مسلسل بارش والی جگہ اور زمین۔ الدَّأماء: سمندر۔

۲۔ دَامَ دَوْمًا و دَوَاماً و دَیمومَةً الشَیءُ: گھومنا۔ دِیمَ و اُدِیْمَ به کا سر چکرانا۔ دَوَّم تَدْوِیماً الطائرُ پرندہ کا ہوا میں اڑنا، چکر لگانا۔ ـ ت الشمسُ سورج کا وسط آسمان میں گھومنا۔ ـتِ الخمرُ شاربھا شراب کا شرابی کے سر کو چکرا دینا۔ ـالعمامةَ پگڑی سر کے گرد لپیٹنا۔ ـ ت عینه کی آنکھ کا حلقہ میں پھرنا۔ ـــالزعفران فی الماءِ زعفران کو پانی میں رگڑ کر گھسنا۔ ـبالدُوَّامَةِ لٹو سے کھیلنا۔ اِسْتَدَامَ اِسْتَدَامَةً الطائرُ پرندے کا ہوا میں اڑنا، چکر لگانا۔ ـ الدُوَام دوران سر۔ الـدَوَمان پرندہ کا منڈلانا۔ الدُوَّامة جمع دُوَّام لٹو۔

۳۔ دَامَ دَوْمًا و دَوَامًا و دَیْمُومَةً تِ الدلوُ: ڈول کا بھرنا۔ اَدَامَ اِدَامةً الدلوَ ڈول کو بھرنا۔

۴۔ اِسْتَدَامَ استدامةً غریمَهُ اپنے قرض خواہ سے نرمی کرنا۔

۵۔ الدَوْم (ن) کھجور سے مشابہ ایک درخت، بڑے بڑے درخت۔ الـدَّاما مہرہ بازی۔ الـدِیما ایک قسم کا کپڑا۔

(ج) دَامَ دَوْمًا و دوامًا قائم رہنا، باقی رہنا، زندہ رہنا، برقرار رہنا، جاری رہنا، پائدار یا دیرپا ہونا (کرتے) رہنا، ثابت قدم رہنا۔ مادامَ: جب تک چونکہ کیونکہ، جب کہ، مادام حَیًّا: جب تک وہ زندہ ہے۔ مادمتُ مَعَكَ جب تک میں تمہارے ساتھ ہوں، جب میں تمہارے ساتھ ہوں۔ دَوَّمَ: دائرہ میں گھومنا، گھومنا، مڑنا، چکر کھانا، گردش کرنا۔ ـــ ہ: کو گھمانا، چکر دینا، کو دوسوتی بنانا، تانتا، کاتنا۔ دَاوَمَ علی: پر ثابت قدم رہنا، جما رہنا۔ ڈٹا رہنا، قائم رہنا، کوتن دہی، مستعدی یا ثابت قدمی، سے کرنا۔ کو ثابت قدمی یا محنت سے کرتے رہنا۔ ـــ جاری رہنا۔ اَدَامَ ہ: کو قائم رکھنا، باقی رکھنا، برقرار رکھنا، مستقل بنانا۔ اِسْتَدَامَ ہ: کو جاری رکھنا، قائم رکھنا، باقی رکھنا، برقرار رکھنا، کو کرتے رہنا، پر جمے رہنا۔ دَوْم: جاری رہنا، مستقل ہونا، پائداری، مدت، دوران۔ دَوْمًـا: ہمیشہ، ہر وقت، ہمہ وقت، ہمیشہ کیلئے۔ دِیمَة: جمع دِیَم و دُیُوم: مسلسل بارش۔

دَوَام: مدت، دوران، تسلسل، استمرار، دوام، ہمیشگی، مداومت، بقا، ثبات، تواتر، پائیداری، قیام، ثابت، قدمی، استقلال، ـفی: (کسی کا) (کسی جگہ) قیام۔ دَوَامًا و علی الدَوَام: ثابت قدمی سے، استقلال سے، دوامی طور پر، ہمیشہ، دائمی طور پر، ہمہ وقت، ہر وقت۔ سَاعَاتُ الدَوَام، اوقاتُ الدوام، وقت الدوام: کام کے اوقات، دفتر کے اوقات۔ دَیْمُومَة: بمعنی دَوَام دُوَّامَة: لٹو (بچوں کے کھیلنے کا) گرداب، بھنور، راس (مثلث کا) مُـدَاوَمَة: استقلال، ثابت قدمی۔ پائیداری۔ استمرار، قیام، تسلسل۔ دوام، ہمیشگی، مدت، زمانہ، عرصہ، میعاد، اجرا۔ دَائِم پائدار، دائمی، دیرپا، مستقل، ازلی، ابدی، غیر محدود، لامتناہی، لاانتہا، ہمیشہ رہنے والا، قائم و دائم، لازوال، جاوید غیر فانی،

دائمی، دوامی، استمراری، متواتر، مسلسل، لازوال، ابدی، سال بھر چلنے والا، لگاتار، پے در پے، جاری، برقرار، غیر منقطع پیہم، بلاناغہ، ثابت قدم، راسخ، مستقل، قائم، برقرار۔ دائِمُ التقدم و النمو متواتر ترقی اور بالیدگی کی حالت میں۔ دائماً ہمیشہ۔ دائمًا ابدا ہمیشہ ہمیشہ۔ دائمی بمعنی دائم ۔ مُدام شراب۔ مُستدیم مستقل، ثابت قدم، متواتر، دوران، جاری، دائمی دوامی، برابر جاری، مسلسل، لگاتار، مدامی، پیہم، پے درپے، برابر۔ بلاناغہ، بلاتوقف۔

○ دُومان پتوار، دُومانجی پتوار چلانے والا، سکان گیر۔

داں ا۔ دانَ۔دُونًا کمزور ہونا، خسیس ہونا۔ اُدِیْنَ کمزور ہونا، خسیس ہونا۔ الدُّون حقیر نچلے درجے کا خسیس۔ کہا جاتا ہے۔ شیءٌ دُوْنٌ حقیر گھٹیا چیز۔ کبھی شریف کے معنی بھی دیتا ہے۔ دُوْنَ کے نیچے۔ کہا جاتا ہے۔ ھو دُونَکَ وہ اس سے درجہ میں پست ہے۔ دُوَین۔ دُوْن کی تصغیر۔

۲۔ دَوَّنَ الدیوانَ دیوان کی تصنیف کرنا۔ رجسٹر بنانا۔ ہُ۔ کا نام رجسٹر میں لکھنا۔ الدِّیْوَان والدَّیْوَان: جمع دَوَاوِین و دَیَاوِین کتابوں کا مجموعہ، شعروں کا دیوان، فوجی سپاہیوں اور وظیفہ خواروں کا رجسٹر، کچہری، کونسل۔

۳۔ تَدَوَّنَ مال دار ہونا۔

۴۔ دُونَکَ اسم فعل بمعنی خُذ (لے، پکڑ) کہا جاتا ہے۔ دُونَکَ زیداً زید کو پکڑ۔ دُوْنَ: کے علاوہ کے بغیر (مِن دُونِ اَنْ یَفْعَلَ بغیر اس کے کہ وہ ایسا کرے) آگے۔ کہا جاتا ہے۔ مَشَی دُونَہٗ وہ اس کے آگے چلا۔ اور کہا جاتا ہے۔ حَالَ القومُ دُونَ فلان لوگ اس کے اور اس کے مطلوب کے درمیان حائل ہوگئے۔

○ دَوَّنَ ہ کو قلمبند کرنا، ضبط تحریر میں لانا، کو محفوظ کر لینا، لکھ لینا، کا اندراج کرنا، (اشعار) جمع کرنا، دَوَّنَ شرطاً: صاف صاف شرط لگانا۔ تَدَوَّنَ: ریکارڈ پر آجانا لکھا جانا، قلمبند ہونا۔ دِیْوَان جمع دَوَاوِین: خزانہ کا بہی کھاتہ۔ (قدیم اسلامی انتظامیہ کے دوران) دیوان (اشعار کا جو کسی ایک مصنف نے لکھا ہوا) سرکاری دفتر، انتظامیہ کا دفتر۔ دیوان وزارت، سفارت خانے یا چانسلر کا دفتر، سیکرٹریٹ، لاٹ صاحب کا دفتر۔ ملک کی کونسل، کابینہ، وزارت، کونسل، مشاورتی اسمبلی، مشیروں کی کونسل یا کمیٹی، مجلس عاملہ حکومت، عدالت انصاف، خصوصی عدالت، ہال، دیوان و نرم اور نیچا صوفہ۔ (ریلوے ٹرین کا) ڈبہ، کمرہ۔ لغةُ الدواوین دفتری بولی، دفتری اصطلاحات۔ دیوانُ التفتیش عدالتی یا سرکاری تحقیقات۔ دِیوانی انتظامی سرکاری، عثمانی طرز کا خط۔ تَدوِین ریکارڈ کرنا لکھنا، اندراج، فہرست بنانا، رجسٹر کرنا، رجسٹری کرنا، اندراج کرنا۔ مُدَوَّنَة جمع مُدَوَّنات ریکارڈ، نوٹ، اندراج، قوانین کا مجموعہ جمع مُدَوَّنَات تصنیفات (کسی دیے گئے موضوع پر) کتابیں۔ دُوْن حقیر، ذلیل، کمینہ، برا، غریب، ادنی، گھٹیا، کم رتبہ، ناکافی، ناقص۔ عَامَلَهُ بالدُّون اس نے بے التفاتی سے اس کی تحقیر کی۔ دُوْنَ نیچے (رتبہ، قیمت وغیرہ میں) کی یہ جانب، کے بغیر، آگے، بغیر سے زیادہ، کو نظر انداز کرتے ہوئے۔ کسی طرح بھی نہیں، دُوْنَ ذلک کی طرف جاتے ہوئے، وہاں ہے اس کو انجام دینے سے قبل، لازمی ہے کہ۔ دُوْنَ ذلک خَرْطُ القَتَادِ اس سے قبل کہ کوئی وہ کام کرے، اسے ناممکن کو ممکن بنانا ہوگا۔ مِن دونِ، بِدُونِ کے بغیر، کے سوائے۔

بدون ان اور من دون أن: کے بغیر

دُوْنَکَ اسے لے لو ــــ ہ کا انتظار کرنا، سے بچنا، ھُوَ دُوْنَہٗ وہ اس کے نیچے ہے، وہ اس کے معیار کا نہیں۔

کان دونه اهمیةً: سے کم اہمیت کا ہونا۔ اِثْمٌ دُوْنَهٗ کلُّ اِثْمٍ ایک ایسا گناہ جس کے سامنے تمام گناہ ہیچ ہیں۔ الذین هم دُوْن ایسنّ العسکریة فوجی خدمت کے لئے مقرر عمر سے کم عمر والے، دُوْنَ ماننظر اِلَی سے قطع نظر، دُوْنَ مافائدةٍ کسی نفع کے بغیر، کسی بھی فائدے کے بغیر، مکمل طور پر ناکارہ۔ تَخْشَی ان یَسْعَدْنَ دونها: اسے خدشہ ہے کہ وہ عورتیں اس سے زیادہ خوش ہوں گی۔ تلك الكتبُ دونَ غیرها صرف وہ کتابیں اور کوئی کتابیں نہیں۔ انا متعجب مِن فضلِكَ دُوْنَ عِلْمِكَ میں تمہاری اخلاقی خوبی کا تو مداح ہوں لیکن تمہارے علم و معرفت کا نہیں یا میں تمہاری نیکی کو تمہارے علم سے زیادہ پسند کرتا ہوں۔ کَمَّ الأفواهَ دُوْنَ التَذَمُّرِ والشَکْوَی اس نے ان کے منہ بند کر دیے۔ ان کو بڑبڑانے اور شکایت کرنے سے روکنے کے لئے۔ اِذا کانَ الغُصْنُ دُوْنَ ما یَحْتَمِلُهُ: اگر شاخ اسے اٹھانے کی کافی قوت نہیں رکھتی۔ وصل دونهم الی الغایة یہ وہ تھا، نہ کہ وہ لوگ، جو ہدف تک پہنچا۔ اَشَاحَتْ بوجهها دُوْنَهٗ اس نے اپنا منہ پھیر لیا تا کہ وہ اسے دیکھ نہ سکے۔ حَالَ دُوْنَ الشیء کو نہ ہونے دینا، میں حائل ہونا۔ الأشِعَّةُ دُوْنَ الحمراء ماورائے احمر شعاعیں، تحت احمر شعاعیں۔ الموجاتُ دُوْن القصیرة الٹراشارٹ ویوز (Ultrashort waves) (دس میٹر سے کم لہر کی لمبائی)

○ دُوْنَم مربعہ پیمانہ، تقریباً 900 میٹر۔

داہ داهَ۔دَوْهًا حیران ہونا۔ تَدَوَّهَ الشیءُ کسی چیز کا متغیر ہونا۔ الامرَ کسی کام میں لگ جانا۔

دوو دَوَّی: صحراء میں چلنا۔ الدَّوُّ و الدَّوِیَّة صحراء۔

دوی ا۔ دَوِیَ۔دَوًی: بیمار ہونا ــــ صدرُهٗ کے سینہ میں کینہ رہنا۔ داوَی مُداواةً المریضَ بیمار کا علاج کرنا۔ اَدْوَی اِدْوَاءً بیمار کے ساتھ رہنا۔ ہ کو بیمار کرنا۔ کہا جاتا ہے۔ فلانٌ یُدْوِی و یُداوِی فلاں شخص بیمار بھی کرتا ہے اور علاج بھی کرتا ہے۔ تداوَی خود اپنا علاج کرنا۔ الدَّوَی بیمار۔ اپنی جگہ پڑا رہنے والا۔ کہا جاتا ہے۔ رجلٌ دَوًی و رجالٌ دَوًی و نساءٌ دَوًی (مصدر ہونے کی وجہ سے یہ واحد جمع مذکر مؤنث میں ایک ہی طرح آتا ہے۔ الدَّوِی مریض اپنی جگہ پر جم جانے والا، خراب پیٹ والا۔ مکانٌ دَوِیٌّ ناموافق صحت والی جگہ۔ الدَّوَاء و الدُّوَاء و الدِّواء جمع اَدْوِیَة: دوا۔ اسی سے ضرب المثل ہے۔ لِکُلِّ داءٍ دَوَاءٌ: ہر بیماری کی دوا ہے۔

۲۔ دَوَی۔دَوِیًّا: کی جھنجھناہٹ سنائی دینا۔ دَوَّی تَدْوِیَةً السحابُ بادل کا گرجنا۔ ــــ الصوتُ آواز کی گنگناہٹ سنائی دینا۔ الدَّوِیّ: آواز، بعض کے نزدیک خاص بادل کی گرج۔ کہا جاتا ہے۔ مافی الدار دَوِیٌّ و دُوِیٌّ و دَوُوِیٌّ گھر میں کوئی نہیں۔

۳۔ دَوَّی تَدْوِیَةً اللبنُ دودھ پر باریک سی جھلی آنا۔ الدُّوَایَة و الدِّوَایَة بالائی، جھلی، پپڑی۔

۴۔ الدَّوَی: احمق، بے وقوف۔ الدَّوِی احمق، بے وقوف۔ الدَّوَاة جمع دَوًی و دُوِیّ و دِوِیّ و دَوَیَات دوات۔

○ دَوِیَ و دَوَّی: آواز دینا، بجنا، گونجنا، آواز پیدا کرنا، جھنجھنانا، داوَی ہ (مریض) کا علاج کرنا ــــ ہ (بیماری) کا علاج کرنا۔ تَدَاوَی خود آپ اپنا علاج کرنا، صحت یاب ہونا۔ دَوًی جمع اَدْواء بیماری، دَوِیّ آواز، شور، گھنٹی کی آواز، ٹھن ٹھن، کھنکھناہٹ، گرج، دھاڑ، زور سے کہنا، گھن گھن (بجلی کی) کڑک، جھنجھناہٹ، گونج، صدائے بازگشت، بازار تعاش۔

دَوائی دوائی دار، دوا سے متعلق، ادویاتی، طبی، شفا بخش۔

دِواء علاج، مُداواة علاج۔

تَدَاوٍ معالجہ، دوا، صحت، شفا۔

○ دُوَی (بلب کا) ساکٹ۔

○ دِيَالُوج : جمع ديالوجات: ڈائلاگ، مکالمہ۔

○ دِيباج و دِيباجة: ریشم، کمخواب، زربت دیبا۔

○ دَيُّوث: دلال، بھڑوا، کٹنا، چہکنے یا گانے والے پرندہ کی ایک قسم۔

○ دَيجور: تاریکی، تاریک۔

○ دِيسمبر: دسمبر December

داث داثَ - دَيْثًا: نرم وآسان ہونا۔ دَيَّثَ هُ: کو ذلیل کرنا۔ ـهُ الدهرُ: زمانہ کا کسی کو تجربہ کار بنانا۔ طريقٌ مُدَيَّث: روندا ہوا راستہ۔

داح داحَ - دَيْحًا و دَيَحَانًا: تھوڑا چلنا۔

داخ داخَ - دَيْخًا: ذلیل ہونا۔ دَيَّخَ هُ: کو ذلیل کرنا۔

دید ١- الدَّيْدَن و الدَّيْدان: عادت۔

٢- الدَّيدَبان: محافظ سنتری، فوجی، پہریدار۔ محافظ دستہ۔

دیر الدَّيْر: جمع أَدْيِرَة و دُيُورَة: راہبوں اور راہبات کے قیام کی جگہ۔ دَيْرانِي: دیر کا م دیر کے متعلق، الدَّيَّار: دیر والا، دیر میں رہنے والا۔

○ دَيْر: دیکھو دور۔

داص ١- داصَ - دَيْصًا و دَيَصَانًا: تیڑھا ہونا۔ ـــ تِ الغُدَّةُ بين الجلد و اللحم: غدود کا جلد اور گوشت کے درمیان سرکنا پھسلنا اسی طرح ہر وہ چیز جو تمہارے ہاتھ کے نیچے متحرک ہو اور سرکے، پھسلے۔ دَيْصًا و دَيَصَانًا عن الطريق: راستہ سے ایک طرف ہونا۔ دَيْصًا: لڑائی سے بھاگنا، جنگ سے فرار ہونا، کمینہ ہونا۔ اِنْداصَ: ہاتھ سے پھسلنا۔ الدائص: جمع داصَة: چور المَداص: پانی میں غوطہ لگانے کی جگہ۔ الدَّيَّاص: سخت پٹھوں والا۔

٢- اِنْدَاصَ بالشر على فلان: کسی پر اچانک شر وبلا کی لانا۔

داق: داقَ - دَيْقًا هُ: کو اکھیڑنے کے لئے ٹیڑھا کرنا۔

دیك ١- الدِّيك: جمع دُيُوك و أَدْياك و دِيَكَة (ح): مرغا، مہربان، رحم کرنے والا، موسم بہار۔ بيضةُ الدِّيك: یہ اس چیز کے لئے بطور مثال لاتے ہیں جو ایک ہی بار ہوتی ہو اور دوبارہ نہ ہو۔ ارضٌ مَدَاكَة و مُداكَة و مَدِيكَة: بہت مرغوں والی زمین۔

٢- دَيْكَس الرجلُ في بيته: گھر میں چھپ کر بیٹھنا اور لوگوں کی حاجتوں کے لئے باہر نہ نکلنا۔

○ دِيك: جمع دِيَكة و دُيُوك و أَدْياك: مرغ، مرغا، دِيكُ الحبش: ترکی مرغ۔ ديك رومي: ترکی مرغ۔ وَزْنُ الدِّيك: کم وزن گھونسے باز (ہلکے وزن ۱۱۸ پونڈ کا)

السُّعالُ الدِّيكي: کالی کھانسی۔

○ دِيكُور: جمع ديكورات: سٹیج کی آرائش وزیبائش۔

○ دَيْماس و دِيماس و دَيْمُوس: جمع دَيامِيس: تہ خانہ، زمین دوز قلعہ، کال کوٹھڑی۔

○ دِيمُوطِيقِي: مثالی (تحریر) عام لوگوں کی زبان کی۔

○ دِيمُقراطي و دِيموقراطي: جمہوری، جمہوریت کا حامی، جمہوریت پسند۔ دِيمُوقراطِيَة و دِيمُقراطية: جمہوریت، جمہوری رویہ یا اعتقاد۔

دیم دِيمَاغُوجيا: سیاسی حالت جس میں اقتدار عوام کے ہاتھوں میں چھوڑ دیا گیا ہو، جس کے نتیجہ میں ابتری پھیل جائے۔ لوگوں کو اشتعال دلانے کی سیاست (یونانی لفظ)

دان ١- دانَ - دَيْنًا هُ: کو قرض دینا۔ صفت: فاعلي: دائن صفت مفعولي مَدِين و مَدْيُون: ـــ الرجلُ قرض لینا، صفت دائن: دايَنَ مُدايَنَةً هُ: ایک دوسرے کو قرض دینا۔ أَدَانَ إدانَةً: قرض لینا۔ ـــ هُ: کو قرض دینا۔ تَدَيَّنَ: قرض لینا۔ تَدايَنَ القومُ: ایک دوسرے سے قرض مانگنا، ادھار پر لین دین کرنا۔ اِدَّانَ اِدِّيانًا: قرض لینا۔ ـ الشيءَ: کو ادھار خریدنا، قرض پر خریدنا۔ اِسْتَدانَ اِسْتِدانَةً: قرض لینا۔ الدَّيْن: جمع دُيُون و أَدْيُن: مقررہ وقت تک ادھار، قرض کہا جاتا ہے۔ قَضَى دَيْنَهُ: وہ مرگیا۔ الدِّينَة: مقررہ وقت تک ادھار۔ کہا جاتا ہے۔ بعتُهُ بِدِينَةٍ: میں نے اسے مہلت سے خریدا۔ المُدان: مقروض، قرض دار۔ المِدْيان: جمع مَدايين: بہت قرض دینے یا لینے والا (اس میں مذکر ومونث یکساں ہیں)۔

٢- دانَ - دِينًا الرجلُ: عزت دار ہونا، ذلیل ہونا، اطاعت کرنا، نافرمانی کرنا۔ ـ هُ: کو غلام بنانا، ناپسندیدہ بات پر ابھارنا، ذلیل کرنا، کی خدمت کرنا۔ ـــ دِينًا و دِيانَةً و تَدَيَّنَ بالنصرانية: نصرانی دین قبول کرنا۔ دَيَّنَ هُ: کو مذہب اختیار کرنے دینا۔ الدِّين: جمع أَدْيان: اطاعت، فرمانبرداری، نافرمانی، پرہیزگاری۔ دین، مذہب، ملت، سیرت، عادت، حالت، شان، جبر، قہر، غلبہ، کہا جاتا ہے۔ قومٌ دِينٌ: اطاعت شعار لوگ۔ الدَّيِّن: دین دار، دین پر کاربند، دین کا پرستار۔ المَدِين: مونث مَدِينة: غلام، لونڈی کہتے ہیں۔ لفلان مدين و مدينة: فلاں شخص کے پاس لونڈی غلام ہیں۔ الدِّيَانَة: اطاعت، عادت، الدَّيَّان: غلبہ والا۔ الدِّيانَة: جمع دِيانات: دینداری، ملت ومذہب۔

٣- دانَ - دَيْنًا فلانًا: سے بدلہ لینا۔ ـــ دِينًا فلانًا: پر احسان کرنا، کو سزا کا حکم دینا، کا مالک ہونا۔ دَيَّنَ هُ الشيءَ: کو کسی چیز کا مالک بنا دینا۔ دايَنَ مُدايَنَةً هُ: کو فیصلہ کے لئے حاکم کی طرف لیجانا۔ الدِّين: جمع أَدْيان: بدلہ، فیصلہ، حکومت، اقتدار، طاقت، تدبیر، محاسبہ، حساب۔ اسی سے ہے یومُ الدین: یعنی یوم حساب۔ المَدِين: مونث مَدِينة: بدلہ دیا ہوا، جس سے حساب لیا گیا ہو۔ الدَّيَّان: اللہ تعالیٰ کا اسماء میں سے ہے۔ قاضی، حساب لینے والا، بدلہ دینے والا، حاکم الدَّيْنُونة: قضا، حساب۔

٤- دينامو (في): ڈینمو، جنریٹر۔ الدِّينامي: چست، قوت عمل رکھنے والا، حرکی قوت کا، قوت آفرین۔ اس نظریہ کا ماننے والا کہ ذہن اور مادہ فطری قوتوں کی حرکت سے پیدا ہوئے ہیں۔ الدينامِيت: ڈائنامائٹ (Dynamite) الدينامية: یہ نظریہ کہ ذہن اور مادہ فطری قوتوں کی حرکت سے پیدا ہوئے ہیں۔ (اصل جوہر قوت ہے) حرکی حالت۔ ایک فلسفی مذہب کہ مادی عناصر میں بعض قوتیں ہیں جن کا مرکب عمل جسموں کے امتداد اور خصائص کی تعیین کرتا ہے۔ ارسطو کا فلسفہ اثر آفرین تھا۔ عربی میں الفلسفة الوضعية: سے پہچانا جاتا ہے۔ دِينامُومِتر: ڈینمومیٹر۔ برقی قوت اور دوربین کی طاقت ناپنے کا آلہ (یونانی لفظ)۔

○ دانَ - دَيْنًا: قرض لینا، قرض دار ہونا، مقروض ہونا۔ ـــ ل ب: کا کے لئے مرہون منت ہونا۔ دان له بالشکر: کا ممنون ہونا۔ ـــ ل ب: کا کے لئے ممنون ہونا، مرہون منت ہونا۔ ـــ ل: کی بات مان لینا، کے زیر اقتدار ہونا، کا فرمانبردار ہونا۔ ـــ ه: کو قرض دینا، ادھار دینا کو غلام بنانا، مغلوب کرنا، زیر نگین کرنا، کو بدلہ دینا، معاوضہ دینا، کو سزا دینا، کے خلاف فیصلہ دینا۔ دايَنَ ه: کا مقروض ہونا، قرض خواہ ہونا۔ دايَنَهُ بمبلغ خمسة قروش: اس کا اس پر پانچ قروش کا دعویٰ تھا۔ أدانَ ه: کو قرض دینا، کو کوئی چیز ادھار دینا کوئی چیز قرض پر فروخت کرنا، کو مجرم قرار دینا، جرم ثابت کرنا۔ تَدَيَّنَ: مقروض ہونا۔ ـ ل: کا ہدف بننا۔ تداينوا بدين: ایک دوسرے سے قرض لینا، باہمی قرض کا معاہدہ کرنا۔ استدان: قرض لینا۔ دَيْن: جمع دُيُون: قرض مالی، حساس ذمہ داری، فرض، قرض، بار، بوجھ ذمہ داری، دعوی، مالی دعوی۔ بالدَّيْن: قرض پر ربٌّ الدَّين: قرض خواہ۔ دُيُونُ الحرب: جنگی قرضے۔ دين مضمون: قرض جس کی ادائیگی کا ذمہ لیا گیا ہو۔ دين ممتاز: ترجیح دیا یا مراعات یافتہ قرض۔ دينٌ مُوَحَّد: مستحکم قرض۔ دَيْنُونة: فیصلہ آخری فیصلہ۔ الدَّيَّان: اللہ تبارک وتعالیٰ۔

مَدِینَة : جمع مَدَائِن و مُدُن : شہر۔ المدینة : مدینہ منورہ (سعودی عرب میں) اِدَانَة : اثبات جرم، مجرم قرار دینا۔ صَدَرَ الحُکمُ بادانتِہ : اسے مجرم قرار دیا گیا۔ اس کا جرم ثابت ہو گیا۔ استدانة : قرض اٹھانا، لینا۔ دائِن : قرض خواہ۔ مَدیُون : مقروض، قرض دار، مرہون منت، مَدیُونِیَة : قرض داری، احسان مندی، ممنونیت، مَدِین : قرض دار، مقروض، مَدِین بالشکر : ممنون۔ کَانَ مدیناً لِ : کا مقروض ہونا۔ مُدِین : قرض خواہ، قرض دینے والا۔ مُدَان : جسے مجرم قرار دیا گیا ہو، جس کو مجرم پایا گیا ہو۔ مجرم، ناکارہ قرار دیا گیا، رد کیا گیا، فیصلہ سنایا گیا۔ دَانَ ۔ ب : کو ماننا، تسلیم کرنا، کا اعتراف کرنا (خصوصاً مذہب، عقیدہ وغیرہ) دان بالاسلام : اس نے اسلام قبول کر لیا۔ دان بِعَادَاتِہ : اپنے رواجوں سے وابستہ رہنا۔ تَدَیَّن ب : مذہب وغیرہ قبول کرنا، ماننا، تسلیم کرنا، دِین جمع ادیان : دین، مذہب، یقین، عقیدہ، اعتقاد، ایمان۔ یوم الدین : فیصلہ کا دن، دِینِی : دینی، مذہبی، روحانی، لادینی : بے دین۔ العلم الدینی : دینی علم۔

دَیِّن : نیک، دینی، مذہبی، خدا پرست، بہت دیندار، پرخلوص سچا۔ دِیَانَة : جمع دِیَانَات : مذہب، مذہبی اخوت، ہم مذہبی، عقیدہ۔ فرقہ، گروہ۔ دَیَّان : نیک، خدا پرست، بہت دیندار، مذہبی، دینی، سچا مخلص۔ تَدَیُّن : پارسائی، زہد واتقا، خدا ترسی، خدا پرستی، صدق اخلاص، مذہبیت۔ مُتَدَیِّن : نیک، خدا پرست، بہت دیندار، سچا مخلص، مذہبی۔ مُتَدَیِّنَة : مذہبی فرقہ یا گروہ یا بھائی چارہ۔

# ذ

ذ بلفظ ذال حروف تہجی کا نوواں صرف ہے اور ابجد کے حروف میں ٧٠٠ کے برابر ہے۔

ذ اسم اشارہ قریب کے لئے۔ تثنیہ ذان بحالت رفعی و ذین نصب اور جری حالت میں اسکی جمع اولاء۔ تصغیر شاذ ذیّا ہے۔ تنبیہ کی ھ داخل ہونے پر کہا جاتا ہے۔ ھذا۔ ذ الذی کے معنی میں ہوتا ہے بشرطیکہ ما و مَن استفھامیہ کے بعد واقع ہو اور اشارہ کے لئے نہ ہو۔ جیسے ماذا فعلت: تم نے کیا کیا؟ ومَن ذا فی الدار: گھر میں کون ہے۔ اسم استفھام کے ساتھ بھی آتا ہے جیسا لماذا ترکتنا: تو نے ہمیں کیوں چھوڑ دیا؟

ذاك اسم اشارہ متوسط کے لئے۔ تنبیہ کی ھا کے ساتھ آپ کہتے ہیں۔ ھذاك تصغیر۔ ذیّاك اور تثنیہ ذانِك بحالت رفعی و ذینِك نصبی و جری حالت میں۔ اس کی جمع بھی اولائك ہے۔ ذٰلِكَ اسم اشارہ بعید کے لئے ہے۔ تثنیہ ذانّك جمع اُولائك اور تصغیر ذیّالِك۔

○ ذا جمع اولاء یہ، یہ ایک۔ بذا اس سے، اس کے ذریعے، اس ذریعے سے، اس طرح، یوں۔ لِذا اس لئے۔ کَذا ایسے، اس طرح، اسی طرح، یوں، اس حد تک، اتنا، فلاں۔ ھٰکذا یوں، اس طرح۔ ماذا کیا۔ لِماذا کیوں۔ ھو ذا وہ ایک ھِی ذی وہ ایک، اس ایک کی طرف دیکھو، کیوں، یعنی، اب اگر ایسا نہیں۔ ھاءَنذا دیکھو، یہ میں ہوں، یہاں میں ہی ہوں جمع ھانحنُ اُولاء دیکھو یہ ہم ہیں، یہاں ہم ہی ہیں۔ ذو کا مالک یا قابض، رکھنے والا (بحالت رفعی) ذی بحالت جری۔ ذاكَ مونث تاكَ، تیكَ جمع اُولٰئك یہ، یہ ایک۔ اِذذاك تب، اس وقت، ان دنوں۔ ذٰلِكَ مونث تِلْكَ جمع اُولائك وہ، وہ ایک۔ بذلك اس سے، اس ذریعے سے اس طرح۔ لِذلك اسلئے۔ بَعْدَ ذلك اس کے بعد، اس پر۔ بعد ازاں، پھر، اس کے بعد، اس وجہ سے، اس لئے، چنانچہ۔ مع ذلك تاہم، پھر بھی، بایں ہمہ، اس کے باوجود، اس کے باوصف۔ و ذلك یعنی و ذلك لأنّ اس کی وجہ یہ ہے کہ، اس ایک وجہ سے کہ۔ ذلك بأنّ اس حقیقت کی وجہ سے کہ۔ کذلك یوں، اس طرح، یکساں، اسی انداز سے، بھی، نیز ذٰلِکُم مونث تِلْکُمْ جمع اُولٰئِکُمْ وہ ایک۔ (ذلک کی جمع) ھٰذا مونث ھٰذِہِ ھٰذی جمع ھٰؤلاءِ تثنیہ ھٰذانِ مونث ھاتِانِ یہ، یہ ایک۔

ذاب ١۔ ذَأَبَ - ذَأْباً الدابّةَ جانور کو ہانکنا۔ — فی السیر جلدی چلنا۔

٢۔ ذَأَبَ - ذَأْباً الشیءَ کو جمع کرنا۔ الغلامَ لڑکے کی زلفیں بنانا۔ ذَأَّبَ و اَذْأَبَ الغلامَ لڑکے کی زلفیں بنانا۔ الذؤابة، جمع ذَوائِب زلف، گیسو، بالوں کی لٹ، لڑ۔ (دھمکی میں کہا جاتا ہے لأفتکنّ فی ذُؤابتِك میں تجھے ذلیل کروں گا)۔ پیشانی کے بال، تلوار کی (چمڑے کی) پٹی۔ — کلِّ شیءٍ ہر شے کا بلند حصہ۔ اس سے ہے۔ ھو ذُؤابةُ قومِهِ وہ اپنی قوم کا پیشوا ہے۔ علوتُ ذؤابةَ الجبل میں پہاڑ کی چوٹی پر چڑھا۔ — الرَّحْلِ کجاوہ کے آخر میں لگی ہوئی کھال۔ — النعلِ جوتے کا کٹا ہوا وہ تسمہ جو زمین پر قدم کے نیچے آئے۔ الذِّنبان: اونٹ کی گردن کے بال، ہونٹ کے بال، کاٹنے کے بعد بچی ہوئی اون۔

٣۔ ذَأَبَ - ذَأْباً الرجلُ بہت زور سے آواز نکالنا۔ ہُ کو خوف دلانا، دھتکارنا، کی مذمت کرنا۔ — تْهُ الریحُ کو ہوا کا چاروں طرف سے لگنا۔ ذَئِبَ - ذَأْباً و ذَؤُبَ - ذَآبَةً مکاری اور خباثت میں بھیڑے کی طرح ہونا، بھیڑے سے ڈرنا۔ ذُئِبَ بھیڑے سے ڈرنا، بھیڑے کا بکریوں میں گھس جانا۔ ذَأَّبَ ہ کو خوف دلانا۔ اَذْأَبَ بھیڑے سے خوف زدہ ہونا۔ تِ الارضُ زمین کا بہت بھیڑیوں والی ہونا۔ تَذَأَّبَ شرارت اور مکاری میں بھیڑے کی طرح ہونا۔ الشیءَ کو باری باری سے لینا۔ و تَذَاءَبَ لِلْناقة اونٹنی کو دوسرے بچہ پر مہربان بنانے کے لئے بھیڑے جیسا بن کر چھپنا۔ تْهُ الجنُّ کو جن کا ڈرانا۔ تْهُ الریحُ کے پاس ہوا کا چاروں طرف سے آنا۔ تِ الریحُ علیه پر ہوا کبھی کسی طرح کبھی کسی طرح چلنا۔ اِسْتَذْأَبَ اِسْتِذْآباً بھیڑے کی طرح ہونا۔ الذِئْبُ جمع ذِئاب و اَذْؤُب و ذُؤْبان اور الذِیْبُ بھی۔ (ح) بھیڑیا۔ داءُ الذِئْبِ بھوک۔ ذُؤْبان العرب عرب کے چور اور فقیر لوگ۔ الذِئْبَة بھیڑے کی مادہ۔ ارضٌ مَذْأَبَة بہت بھیڑیوں والی زمین۔

٥۔ الذأَب نحش۔ الذِئبَة (طب) جانوروں کے حلق کی ایک بیماری، کجاوہ اور زین کے ہر دو جانب کے درمیان کی فراخی۔

○ اِسْتَذْأَبَ بھیڑے جیسا ہونا، بھیڑے جیسا درندہ صفت اور سفاک ہونا۔ ذِئْب جمع ذِئاب و ذُؤْبان گیدڑ، بھیڑیا، گرگ۔ مرض الذِئب الاحمر ایک غیر متعدی جلدی بیماری۔ ذُؤَابة جمع ذَوائِب بالوں کی لٹ، کاکل، زلف، لڑ، گھاس کا چھوٹا سا مٹھا۔

ذئر ١۔ ذَئِرَ - ذَأَراً غضبناک ہونا۔ عنه سے ڈرنا،

گھبرانا، نفرت کرنا، پرناک چڑھانا، صفت۔ ذئِر و ذائِر۔ وذائَرَ علیہ پر جرأت کرنا، دلیری کرنا۔ ت المرأۃُ علی رجلها عورت کا اپنے شوہر کا نافرمان ہونا، اسکی اطاعت سے باہر ہونا۔ صفت۔ ذائِر و ذئِر و ذئِرۃ و مُذائِر أذأرَہُ کو غضبناک کرنا، ناراض کرنا، جرأت دلانا، اکسانا۔ ہُ إلی کذا کو پر مجبور کرنا، مضطر کرنا۔ ہُ بصاحبہ کو اس کے ساتھی کا مخالف بنانا۔

۲۔ ذئِرَ۔ذأرًا بالشیءِ کا عادی ہونا خوگر ہونا۔

ذأط: ذأطَ۔ذأطًا ہُ کو ذبح کرنا، کا گلا گھونٹنا یہاں تک کہ اسکی زبان باہر نکل آئے۔ الإناءَ برتن کو بھرنا۔ الإناءُ برتن کا بھرنا۔

ذأف: ذأفَ۔ذأفًا مرنا۔ ذأفًا و ذَأَفًا و أذأفَ علی الاسیر وہُ قیدی کو یا کسی کو فوراً مار ڈالنا۔ انذأفَ دل کا کٹ جانا اور مرجانا۔ موتٌ ذُؤاف اچانک موت۔ سمٌّ ذُؤاف زہر قاتل۔ الذأفان موت۔ والذِئفان و الذُؤفان و الذَیفان و الذَیَفان زہر قاتل۔

ذأل: ذأَلَ۔ذألًا و ذألانًا آہستہ آہستہ ناز سے چلنا۔ تذاءَلَ ذلیل بننا، چھوٹا بننا۔ ذُؤالۃ جمع ذُؤلان و ذِئلان بھیڑے کا علم جنس۔ الذألان و الذُؤلان (ح) بھیڑیا، گیدڑ۔ المِذأل سبک وتیز رو۔

ذال: حرف ذ کا نام۔

ذأم: ذأمَ۔ذأمًا ہُ پر عیب لگانا، کو رسوا کرنا، کی تحقیر کرنا، کو دھتکارنا۔ أذأمَ إذآمًا ہُ علی کذا کو پر مجبور کرنا۔ الذأم و الذام عیب، ضرب المثل ہے۔ قد لا تعدم الحسناءُ ذامًا کبھی خوبصورت عورت بھی عیب سے پاک نہیں ہوتی۔ الذأمہ کلمہ کہا جاتا ہے۔ ماسمعتُ لہ ذأمۃً میں نے اس کا کوئی کلمہ (قول) نہیں سنا۔

ذبّ: ا۔ ذبَّ۔ذبًّا عنہ کو سے روکنا، کی سے حمایت کرنا۔ الذبّاب و المِذبّ اپنے اہل اور قوم کا دفاع کرنے والا، اہل وقوم کی حمایت کرنے والا۔

۲۔ ذبَّ۔ذبًّا و ذبیًا و ذُبوبًا گرمی یا پیاس سے خشک ہونا۔ النبتُ پودہ کا مرجھانا۔ جسمُہُ کا جسم لاغر ہونا۔ ذبَّبَت تذبیبًا شفتُہُ کے ہونٹوں کا پیاس وغیرہ کی وجہ سے خشک ہونا۔ النهارُ دن کا تھوڑا حصہ باقی رہ جانا۔ الذبّان پیاس وغیرہ سے مرجھایا ہوا۔ ذُبابۃُ الشیءِ چیز کا بقیہ۔

۳۔ ذُبَّ البعیرُ او الرجلُ اونٹ یا آدمی کا پاگل ہونا۔ الذُباب جنون۔

۴۔ ذُبَّ الفرسُ گھوڑے کے نتھنے میں مکھی کا گھس جانا۔ صفت۔ مذبوب۔ ذبَّبَ تذبیبًا بہت دفع کرنا۔

أذَبَّ المکانُ جگہ کا بہت مکھیوں والی ہونا۔ صفت۔ مَذْبوب و مُذِبّ۔ الذَبّ: بہت حرکت کرنے والا، جنگلی بیل۔ الاذَبّ جنگلی بیل۔ الذُباب جمع أذِبّۃ و ذِبّان و ذُبّ واحد ذُبابۃ (ح) مکھی، نیز بھڑ، شہد کی مکھی، مچھر (پر بھی اطلاق ہوتا ہے)۔ المِذَبّۃ جمع مِذَبّات و مَذابّ مورچھل، چنوری کہتے ہیں۔ اذنابہا مَذابُّہا جانوروں کی دمیں انکی چنوریاں ہیں۔ ارضٌ ذَبُوبۃ و مَذْبُوبۃ بہت مکھیوں والی زمین۔

۵۔ الاذَبّ لمبا، اونٹ کی کچلی۔ الذُباب طاعون، تپ دق، بدقسمتی، ہمیشہ رہنے والی بیماری۔ ذُبابُ السیف تلوار کی دھار۔ العین آنکھ کی تپلی کہا جاتا ہے۔ ھو أعز من ذُباب العین وہ آنکھ کی تپلی سے زیادہ عزیز ہے۔ عطشٌ مُذَبِّب بہت سخت پیاس۔ راکبٌ مُذَبِّب اکیلا تیز رفتار سوار۔

۶۔ ذَبْذَبَ الشیءُ المعلّقُ فی الهواء ہوا میں لٹکی ہوئی چیز کا ہلنا، حرکت کرنا۔ الشیءَ: کو ہلانا، حرکت دینا۔ تذبذبَ متحرک ہونا۔ الذبذبۃ جمع ذباذِب زبان، ہوا میں ہلنے والی چیز، پالکی میں آرائش کے لئے لٹکائی جانے والی چیزیں۔ الذباذِب لباس کا سنجاف یا پھندے۔

۷۔ ذبذبَ اهلَہ اپنے اہل کی حمایت کرنا۔ الخلقَ مخلوق کو ایذا دینا۔

۸۔ ذبذبَ الرجلُ متردد وحیران ہونا۔ ہُ کو متردد وحیران چھوڑنا۔ تذبذبَ دو باتوں میں پس وپیش کرنا۔ المُذبذِب پس وپیش کرنے والا۔

○ ذبَّ۔ ُ ۔ ہ کو نکال دینا۔ عن کا دفاع کرنا۔ ذُباب واحد ذُبابۃ جمع أذِبّۃ و ذِبّان مکھیاں۔ ذُبابٌ قارِص بڑ مکھی۔ ذُبابۃ جمع ذُبابات مکھی، تلوار کی نوک۔ ذُبّانۃ و ذِبّانۃ مکھی (جس سے نشانہ لگانے میں مدد لی جاتی ہے)۔ مِذَبّۃ مورچھل۔

○ ذبذبَ ہ کو ہلانا، لہرانا، جھلانا، لٹکانا۔ تذبذبَ ہلنا، ڈولنا، جھولنا، ڈانواں ڈول ہونا، آگے پیچھے حرکت کرنا، ہلنا، مڑنا، مرتعش ہونا، بدلتے رہنا، مقناطیسی سوئی کا مرکزی نقطہ سے منحرف ہونا، ادھر ادھر ہلنا، تھرتھرانا، پس و پیش کرنا، ڈگمگانا، مذبذب ہونا، تذبذب میں پڑنا، متامل ہونا، تامل کرنا، ہچکچانا۔ ذبذبۃ جمع ذبذبات ہلتی جلتی حرکت، لٹکتے ہوئے ہلنا، جھولنا، ڈانواں ڈول ہونا، پنڈولم کی طرح ہلنا۔ آگے پیچھے حرکت کرنا، ارتعاش، اہتزازی حرکت۔ تذبذُب پنڈولم کی طرح حرکت، لٹکتے ہوئے ہلنا، جھولنا، آگے پیچھے حرکت، مرکزی نقطہ سے انحراف (مقناطیسی سوئی کا)۔ مُذبذِب جھولنے والا۔ مُذبذَب گھٹنے بڑھنے والا، بدلتے رہنے والا، اترنے چڑھنے والا۔ بدلنے والا، تغیر پذیر، جھولنے والا، پس وپیش کرنے والا، مذبذب، بار بار رائے بدلنے والا۔ ڈگمگانے والا، ہچکچانے والا۔

ذبح: ا۔ ذبَحَ۔ذَبْحًا و ذَبَحانًا ہُ کو پھاڑنا، ذبح کرنا، کا گلا گھونٹنا۔ الدَنَّ مٹکے میں سوراخ کرنا۔ ذَبَّحَ القومَ لوگوں کو ذبح کرنے میں مبالغہ کرنا۔ اِذَّبَحَ ذبح چننا، ذبح کے لئے جانور لینا۔ تذابَحوا ایک دوسرے کو ذبح کرنا۔ الذِبْح ذبح شدہ، مقتول۔ الذابح (فا): داغ لگانے کا آلہ جس سے گردن کے وسط میں داغ لگائیں۔ الذبیح ذبح کیا ہوا، قابل ذبح برائے قربانی۔ المِذبَح جمع مَذابح ذبح کرنے کا اوزار۔ المَذبح جمع مَذابح ذبح کرنے کی جگہ۔ مذابحُ الکنائس گرجا کی قربان گاہیں۔ الذُباح و الذُبّاح و الذِباح و الذُبْحہ و الذُبَحہ و الذُبَحۃ و الذِبَحۃ: (طب) حلق کا درد۔ الذبیحۃ جمع ذبائح ذبح کا مونث، ذبح کیا جانے والا جانور۔

۲۔ الذِبح و الذُبَح (ن) سانپ کی چھتری کی ایک قسم۔

○ ذبَحَ۔ ذَبْحا ذبح کرنا، گلا کاٹنا، چھری پھیرنا، قتل عام کرنا، قتل کرنا، مار ڈالنا۔ ھ جانور کی قربانی دینا، قربانی کرنا، بھینٹ چڑھانا۔ ذبّحَ مارنا، قتل کرنا، ذبح کرنا، گلا کاٹنا، چھری پھیرنا، قتل عام کرنا۔ ذَبْح ذبح، ذبح کرنا، جانوروں کو ذبح کرنا، قتل عام، خونریزی، کشت وخون۔ ذِبح قربانی کا جانور، چڑھاوے یا نیاز کا جانور، خونی قربانی۔ ذِبْحۃ و ذُبَحۃ دل کی بیماری، خناق۔ الذبحہ الصدریۃ صدری مرض۔ الذبحۃ الفؤادیۃ دل کی بیماری۔ ذبّاح ذبح کرنے والا، مارنے والا، قتل کرنے والا، قاتل، قصائی، قصاب۔ ذبیح ذبح کیا ہوا۔ ذبیحۃ جمع ذبائح ذبح کیا جانے والا جانور، قربانی کا جانور، خونی قربانی، قربانی، بلیدان، چڑھاوا، نذر، نذرانہ، مذہبی کاموں کے لئے عطیہ۔ مذبح جمع مَذابح ذبح خانہ، قربان گاہ، نذر نیاز، چڑھانے کا چبوترہ۔ مَذبحۃ قتل عام، قتل وغارت، خونریزی، کشت وخون، خون خرابہ۔

ذبر: ا۔ ذبَرَ۔ذَبْرًا الکتابَ: کتاب لکھنا، کتاب پر نقطے لگانا۔ ذبَّرَ الکتابَ: کتاب لکھنا، کتاب پر نقطے لگانا۔ الذُبر (مص) جمع ذِبار: کتاب۔ المِذبَر قلم۔

۲۔ ذبَرَ۔ ُ ۔ ذَبْرًا الکتابَ کتاب کو جلدی پڑھنا۔ الشیءَ کو جاننا، اچھی طرح سمجھنا۔ ذَبْرًا

وَذَبارَۃً اچھی طرح دیکھنا۔ ـــ الشِعرَ شعر پڑھنا۔ الخبرَ خبر کو سمجھنا۔

۳۔ ذبرَ۔ ذبراً علیہ پر غصہ ہونا۔

ذبل ۱۔ ذَبَلَ و ذَبُلَ ۔ذُبُولاً و ذَبْلاً النباتُ پودے کا مرجھانا۔ الفرسُ گھوڑے کا لاغر ہونا۔ لسانُہٗ اوشفتُہٗ کی زبان یا ہونٹ کا خشک ہونا کہا جاتا ہے۔ ذَبَلَتْہُ ذَبُولٌ اس کو مصیبت پہنچی۔ اَذْبَلَ النباتَ او الفرسَ پودے کو پژمردہ کرنا یا گھوڑے کو لاغر کرنا۔ الذَبْل کمشدگی۔ الذُبْلۃ پیاس سے ہونٹوں کا خشک ہونا۔ الذَبْلَۃ مینگنی۔ الذابل (فا) جمع ذُبَّل و ذُبُل باریک، دُبلا۔ الذابلۃ جمع ذوابل ذابل کا مونث۔ عینٌ ذابلۃٌ نیم باز آنکھ، مستانہ آنکھ۔ الذوابل نیزوں کی صفت بن کر آتا ہے کہتے ہیں۔ الرماحُ الذوابلُ باریک نیزے، خود نیزوں کو بھی ذوابل کہا جاتا ہے۔ الذُبالۃ و الذُبَّالۃ جمع ذُبال بتی۔

۲۔ تَذَبَّلَ فی المشی مٹک کر چلنا، ناز سے چلنا۔ الذَبْل آغاز جوانی، کچھوے کے پیٹھ کی ہڈی۔

○ ذَبَلَ و ذَبُلَ ذَبْلاً و ذُبُولاً مرجھا جانا، پژمردہ ہونا، سوکھنا، خشک ہونا، زرد ہو جانا، کا رنگ پھیکا پڑ جانا، دبلا اور کمزور ہو جانا، کند ذہن ہو جانا، آنکھ کا چمک دمک کھو دینا۔ ذَبْل مختلف رنگوں میں پایا جانے والا سخت، ہموار اور چمکدار مادہ جو بعض صدفوں کے کھپروں میں تہہ بناتا ہے، بٹن اور زیورات وغیرہ میں استعمال کیا جاتا ہے۔ ذُبالۃ بتی۔ ذابل جمع ذُبَّل مرجھایا ہوا، پژمردہ، خشک، پھیکا یا اڑا ہوا، یا زرد ہو جانے والا (رنگ)، نڈھال، سست رفتار، کند ذہن، غبی، بے نور، کمزور، پژمردہ (اچنتی نظر) کمزور، تھکا ہوا۔

ذج ذَجَّ ۔ذَجّاً سفر سے آنا۔ الماءَ پانی پینا۔

ذجل ذَجَلَ ۔ذَجْلاً ہٗ پر ظلم کرنا۔

ذح ۱۔ ذَحَّ ۔ذَحّاً ہٗ کو تھپڑ مارنا۔ ـــ الحطبَ لکڑی پھاڑنا۔ الفلفلَ مرچ کوٹنا۔

۲۔ ذَحْذَحَ چھوٹے چھوٹے قدم رکھ کر تیز چلنا۔ ـــ تِ الریحُ الترابَ ہوا کا مٹی اڑانا۔

ذحج ذَحَجَ ۔ذَحْجاً ہٗ کو چھیلنا، حرکت دینا۔ تہٗ الریحُ کو ہوا کا ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا۔ تِ المرأۃُ بولدھا عورت کا بچہ جننا۔

ذحل الذَحْل جمع ذُحُول و اَذْحَال خون کا بدلہ (آپ کہتے ہیں لی عندھم ذُحُول میرے ان کے ہاں کئی خون کے بدلے ہیں) دشمنی، کینہ۔

○ ذَحْل جمع اَذْحال و ذُحُول بیر، غصہ، آزردگی، ناراضگی، خفگی، بغض، کینہ، عناد، عداوت، دشمنی، نفرت، جذبہ انتقام، انتقام جوئی، کینہ دری، کینہ پروری، انتقام کا متلاشی ہونا، خون کا بدلہ۔

ذحی ذَحیٰ ۔ذَحْیاً الصوفَ اون کوٹنا، دھننا۔ ـتِ الریحُ القومَ قوم کو کھلی ہوا لگنا۔ المَذْحاۃ جمع مَذَاحٍ زمین جس پر درخت نہ ہوں۔

ذخر ۱۔ ذَخَرَ ۔ذَخْراً الشیءَ کو ضرورت کے وقت کے لئے ذخیرہ کرنا، کو دنیا یا آخرت کے لئے تیار کرنا۔ اِذَّخَرَ و اِدَّخَرَ ضرورت کے وقت کے لئے ذخیرہ کرنا۔ الذُخْر جمع اَذْخار ذَخَرَ کا اسم، ذخیرہ، وہ شے جس کا ذخیرہ کیا جائے۔ الذاخِر (فا) موٹا، فربہ۔ الذخیر (ا ع) آتشی اسلحہ میں رکھا جانے والا بارود۔ الذخیرۃ جمع ذخائر ذخیرہ، خزانہ۔ ذخائر القدیسین مسیحی اولیاء کے ذخیرے۔ ذخائر الحرب جنگ کے ذخائر، گولہ بارود اور فوجی سامان کہتے ہیں۔ اعمال المومنین ذخائر عند اللہ مومنین کے اعمال اللہ تعالیٰ کے پاس ذخیرہ ہیں۔ یعنی انہوں نے اپنے نیک اعمال اپنی آخرت کے لئے تیار کر رکھے ہیں) گردن کا زیور جس کے اندر مقدس آثار کی کوئی چیز ہو تبرک کے لئے۔ المُذْخِر (ا ع) فوج کو گولہ بارود فراہم کرنے والا، فوجی سامان مہیا کرنے والا۔ المَذْخَر جمع مَذاخِر ذخیرہ کرنے کی جگہ۔ المَذَاخِر جوف (جمع) انتڑیاں، رگیں، پیٹ کے نچلے حصے۔ الإذْخِر واحد اِذْخِرَۃ جمع اَذَاخِر (ن): ایک قسم کی خوشبودار نبات، سبز گھاس۔

○ ذَخَرَ ۔ذُخْراً ہٗ کو اپنے پاس رکھنا، کو محفوظ کرنا، کا ذخیرہ کرنا، بچا کر رکھنا، بچانا، ضرورت کے لئے بچانا، برے وقت کے لئے بچا کر رکھنا، آڑے وقت کے لئے بچانا۔ اِذَّخَرَ ہٗ کو اپنے پاس رکھنا، محفوظ رکھنا، ذخیرہ کرنا، کو بچا کر رکھنا، کو جمع کرنا، مستقبل کے لئے جمع کرنا، حفاظت کے لئے رکھنا، سینت سینت کر رکھنا، کا ڈھیر لگانا، اکٹھا کرنا، آڑے یا برے وقت کے لئے بچا کر رکھنا، بچانا۔ اِذَّخَر حُبّاً لِ کے لئے محبت دل میں رکھنا۔ لا یدخر جھداً کسی کوشش سے دریغ نہ کرنا۔ ذُخْر جمع اَذْخار سٹور کی ہوئی چیز، ذخیرہ کی ہوئی چیز، جمع کی ہوئی یا ڈھیر لگائی ہوئی چیزیں، رسد، خزانہ۔ ذَخیرۃ جمع ذخائر خزانہ، رسد، ذخیرہ، سٹور، خوراک، اشیائے خوردنی، گولہ بارود، فوجی سامان (مقدس) تبرک، یادگار۔ اِدِّخار جمع کرنا، ذخیرہ کرنا، سینت سینت کر رکھنا، ڈھیر لگانا، ڈھیر، مستقبل کے لئے جمع کرنا، حفاظت کے لئے رکھنا، بچانا، اکٹھا کرنا۔ مُدَّخِر جمع مُدَّخِرون معاون توپچی۔ گولہ بارود فراہم کرنے والا۔ مُدَّخَر جمع مُدَّخَرات رسد، بہم پہنچائی ہوئی چیز۔ مُدَّخَرَۃ جمع مُدَّخَرات برقی مخزن، مخزن برق، برقی ذخیرہ۔ Storage battery بیٹری، توپ خانہ، برقی مورچہ۔

ذر: ذَرْ بمعنی دَعْ چھوڑ چھوڑ دے۔ دیکھو وذر۔

ذرّ ۱۔ ذَرَّ ۔ذَرّاً الملحَ نمک چھڑکنا۔ ـ الحَبَّ فی الارض زمین میں دانہ بونا۔ ـ تِ الارضُ النباتَ زمین کا نبات اگانا۔ ذَرّاً و ذُرُوراً القرنُ او النباتُ سینگ یا سبزہ کا پھوٹنا۔ ـتِ الشمسُ آفتاب کا طلوع ہونا، سورج کا نکلنا۔ الرجلُ مرد کے سر کے اگلے حصہ کا سفید ہونا۔ الذَرّ ہوا میں منتشر غبار، چھوٹی چیونٹیاں، کرمک، نسل۔ الذَرَّۃ: الذَر کا واحد۔ جمع ذَرّات ذرہ، انتہائی چھوٹا جزء۔ اسے الجوھر الفرد یا ایٹم Atom بھی کہا جاتا ہے۔ من الجسم البسیط (ک) جسم بسیط کا سب سے چھوٹا جزء جو کیمیائی عملوں کے قابل ہو۔ عام خیال تھا کہ ذرہ مطلقاً تقسیم نہیں ہوتا، جدید سائنس نے اسے پھاڑ ڈالا۔ ریڈیم جیسے چمکدار اجسام میں بھی اس کی تقسیم دیکھی گئی ہے۔ ذرہ مرکزی حصہ سے بنا ہوا ہے جس کے گرد برقیے گردش کرتے رہتے ہیں ان برقیوں کی تعداد جسم کے اختلاف سے مختلف ہوتی ہے۔ الذَرُور جمع اَذِرَّۃ: آنکھ یا زخم میں چھڑکنے کی دوا، عطر۔ الذَرِّی: تلوار کا جوہر۔ ذُرِّیۃُ الرجُل (بتثلیث الذال) جمع الذَرَارِی و الذُرِّیات: اولاد، نسل، بعض کے نزدیک اسکی اصل الذر بمعنی تفریق ہے۔ القنبلۃ الذرّیۃ (ا ع): ایٹم بم۔ الأسْلِحۃُ الذرِّیَّۃ (ا ع): وہ اسلحہ جن سے ایٹم بم چلایا جاتا ہے۔ الذَرَاۃ: ذرور خوشبو سے جو چھڑکے۔ الذَرِیرۃ: ایک قسم کی خوشبو۔ المِذَرَّۃ: غلہ وغیرہ بکھیرنے یا چھڑکنے کا آلہ۔

۲۔ ذَرَّ ۔ذَرّاً و ذُرُوراً اللحمُ: گوشت کا سکڑنا۔

۳۔ الذِرار غضب، غصہ۔

۴۔ ذر ذر الملحَ او الحَبَّ نمک یا دانہ چھڑکنا، بکھیرنا، بونا۔ الذَرذار باتونی، بکواسی۔

○ ذَرَّ ۔ذَرّاً ہٗ کو بکھیرنا، پھیلانا، چھڑکنا۔ ـــ ہٗ ب پر کوئی چیز چھڑکنا، پر کے چھینٹے ڈالنا۔ ذَرَّ الرمادَ فی عَیْنَیْہِ کی آنکھوں میں دھول ڈالنا۔ ـُ ذُرُوراً (سورج کا) طلوع ہونا، نکلنا، افق پر روشن ہونا۔ ذَرَّ قَرْنُہٗ نکلنا، ابھرنا، ظاہر ہونا، دکھائی دینے لگنا۔ ذَرَّ چھڑکنا، بکھیرنا، پھیلانا، چھینٹے ڈالنا، چھوٹے ٹکڑے، ذرات، ایٹمز، ذرے، چھینٹیں، دھبے، ریزے۔

ذَرَّة جمع ذَرَّات: ذرہ، ایٹم، چھوٹا ذرہ ٹکڑا، چھینٹا، دھبہ، ریزہ۔ مِثْقَال ذَرَّة ذرہ جتنا، ذرہ بھر، چھوٹا ٹکڑا، ریزہ، پارہ، مقدار۔ ذَرَّة تھوڑا سا، ذرہ بھر، ریزہ بھر، تل بھر، خفیف مقدار۔ ذَرَّة من شكٍ ذرا سا شک۔ ذَرِّی ایٹمی۔ قُنْبُلَة ذَرِّيَة ایٹم بم۔ النشـاطُ الذَرِّيُّ وطَاقَةٌ ذَرِّيَةٌ ایٹمی طاقت۔ ذُرُور پاؤڈر، سفوف۔ ذُرُورِیّ سفوف بنا ہوا، سفوف سا، پسا ہوا، جس کو با آسانی سفوف بنایا جا سکے۔ ریزہ ریزہ کیا ہوا۔ ذَرِيرَة جمع ذَرَائِر خوشبودار پاؤڈر، مہکیلا پاؤڈر۔ معطر غازہ یا ابٹن۔

ذُرِّی نسلی، اولاد کا، اولاد کے متعلق۔ ذُرِّيَة جمع ذُرِّيَات وذَرَارِی نسل، آل، اولاد، خلف، بچہ بچے۔

ذرا ا۔ ذَرَأَ - ذَرْأً اللّٰهُ الخلقَ اللہ تعالیٰ کا مخلوق پیدا کرنا۔ الشیء چیز کو زیادہ کرنا۔ ـــ الارضَ زمین میں کچھ بونا۔ و ذَرِئَ - ذَرَأً شَعْرُهُ بالوں کا بڑھاپے کی وجہ سے سفید ہونا۔ صفت۔ أَذْرَأُ مونث ذَرْءَاء: أَذْرَأَ اِذراءً الدمعَ آنسو بہانا۔ الذَرْءُ تھوڑی سی چیز کہا جاتا ہے۔ يَكْفِينِی ذَرْءٌ من خيرٍ مجھے تھوڑی سی نیکی کافی ہے۔ الـذَرِئ: بکھیری یا بوئی ہوئی، حال ہی میں بیج بوئی ہوئی زمین۔ الـذُرْأَة کنپٹی پر ظاہر ہونے والی بڑھاپے کی ابتدائی سفیدی۔

۲۔ أَذْرَأَ اِذْرَاءً تِ النافةُ اونٹنی کا دودھ اتارنا۔ ـــ هُ کو غضبناک کرنا، ڈرانا۔ ـــ هُ بالشیءِ کو کسی چیز کا حریص یا شوقین بنانا۔ ـــ هُ اِلی كذا کو پر مجبور کرنا۔ مُذْرِی: دودھ اتارنے والی اونٹنی۔

ذرب: ا۔ ذَرِبَ - ذَرَبـاً و ذَرَابَةً و ذُرُوبَةً السيفُ: تلوار کا تیز ہونا صفت۔ ذَرِبٌ جمع ذُرُب۔ ـ الرجلُ آدمی کا عجز کے بعد فصیح ہونا۔ ذَرَبَ - ذَرْباً و ذَرَّبَ و اَذْرَبَ السيفَ تلوار کو تیز کرنا۔ رجلٌ ذِرْبٌ: زبان دراز آدمی۔ الذِرب جمع ذُرُب: موچی کی رامی۔ ذَرِبُ اللسان: تیز زبان والا۔ لِسانٌ ذرِبٌ فصیح زبان۔ سيفٌ ذَرِبٌ: زہر میں بھگو کر تیز کی ہوئی تلوار۔ الذُرَاب: زہر۔ المِذْرَب: زبان۔

۲۔ ذَرِبَ - ذَرَباً و ذَرَابَةً و ذُرُوبَةً الجرحُ: زخم کا خراب ہو کر پھیل جانا۔ ـــ تِ المعدةُ: معدہ کا خراب ہونا، ٹھیک ہونا۔ (ضد) اَذْرَبَ الرجلُ: تنگ گزارہ والا ہونا۔ الذَرَب جمع اَذْرَاب: لاعلاج بیماری، زنگ، زبان کی خرابی۔ لِسانٌ ذَرِبٌ فحش گو زبان۔ الذِرْب (طب) جگر کی ایک بیماری گردن کا غدود۔ الـذِرْبَة جمع ذِرَب غدود، تیز و بدزبان عورت۔ الذَرَبَی: عیب۔ الذَرَبَّی: مصیبت۔

۲۔ الأَذْرَبِیّ اذربیجان کی طرف خلاف قیاس نسبت، اذربیجانی، آذربیجان کا۔

ذَرِبَ - ذَرَباً تیز ہونا، قاطع ہونا۔

ذَرَب اسہال، تخمہ، دست کی بیماری۔

ذَرِب جمع ذُرُب تیز، قاطع۔ جُـرْحٌ ذرب لاعلاج زخم۔ متعدی یا سمی زخم۔

ذرح: ا۔ ذَرَحَ - ذَرْحًا و ذَرَّحَ الشیءَ فی الريح: چیز کو ہوا میں اڑانا۔ ـــ الطعامَ: کھانے میں زہر قاتل ڈالنا۔ ذَرَّحَ اللبنَ: دودھ میں پانی ملانا۔ الزَعْفرانَ فی الماء پانی میں تھوڑا زعفران ملانا۔ الذَرَاح: پانی ملا دودھ۔ لبنٌ او عسلٌ مُذَرَّح: دودھ یا شہد جس میں پانی کی مقدار زیادہ ہو۔ الذَرَارِيح واحد الذُرَّاح والـذُرُّوح والـذِرِّيـح والـذُراح والـذَرُوح والـذُرَّح والـذَرُّوح والـذِريحة: ایک قسم کا زہر قاتل (ح) ایک پردار متعدد جوڑوں والا کیڑا۔

۲۔ الذَرِيحة جمع ذَرِيح ٹیلہ پہاڑی۔

ذُرَّاح جمع ذَرَارِيح: ایک ہسپانوی مکھی، چھالے یا آبلے دار بھونرا۔

ذرع: ا۔ ذَرَعَ - ذَرْعًا الثوبَ: کپڑے کو ذراع سے ناپنا کہا جاتا ہے۔ فلان يَذْرَعُ المكانَ: فلاں شخص اس جگہ چہل قدمی کر رہا ہے۔ ـــ هُ: کا ہاتھ سے پیچھے سے گلا گھونٹا۔ هُ القیءُ: کو بے اختیار قے آجانا۔ و ذَرِعَ - ذَرَعًا عند الرجل واليه۔ سے کی سفارش کرنا۔ ذَرَّعَ الرجلَ: کا ہاتھ سے پیچھے سے گلا گھونٹنا۔ فی السباحة: تیرنے میں ہاتھ پھیلانا۔ فی المشی: چلنے میں بازوؤں کو حرکت دینا۔ الرجلُ: ڈراتے یا خوش، خبری دیتے ہوئے بازوؤں کو بلند کرنا کہا جاتا ہے۔ ذَرَّعَ لی شيئًا من خبره: اس نے مجھے کچھ خبر دی۔ ذَرَّعَهُ بيننا: کو ہمارے درمیان وسیلہ بنانا۔ ذَارَعَ الرجلَ: کو ہاتھ سے ناپ کر کچھ بیچنا۔ صاحبَهُ فذَرَعَهُ: اپنے ساتھی سے قدم بڑھانے میں مقابلہ کرنا اور غالب رہنا۔ اَذْرَعَ الشیءَ: کو ہاتھ سے پکڑنا۔ ـــ ذراعيه من تحت الجُبَّة: جبہ کے نیچے سے دونوں بازوؤں کو نکالنا۔ فی الكلام: بہت گفتگو کرنا۔ تَذَرَّعَ الشیءُ: لمبائی میں ہاتھ پیر پھٹنا۔ الشیءَ: کو ہاتھ سے ناپنا۔ ـت الابلُ الماءَ: اونٹوں کا بازوؤں تک پانی میں اتر جانا۔ ـــ فی الكلام بہت گفتگو کرنا۔ ـــ بذريعةٍ: وسیلہ بنانا۔ اِنْذَرَعَ: آگے بڑھنا۔ ـــ فی السير: کشادہ چلنا۔ تَذَارَعَ ت الابلُ المفازةَ: اونٹوں کا جنگل طے کرنا۔ اِسْتَذْرَعَ بالشیءِ کسی چیز کے ذریعے چھپنا، کسی چیز کو ذریعہ بنانا۔ الـذَرْع: (مص) ہاتھ کا پھیلاؤ کہا جاتا ہے۔ ابطرتُ فلاناً ذَرْعَهُ میں نے فلاں شخص کو اس کی طاقت سے بڑھ کر تکلیف دی۔ اَبْطَرَنِی ذَرْعی: اس نے میری روزی کو بند کر کے مجھے لاغر کر دیا۔ ضقتُ بالامر ذَرْعًا: میں اس پر قدرت نہیں رکھتا۔ هو واسعُ الذَرْع: وہ قدرت والا ہے۔ هو خالی الذَرْع: اس کا دل غموں اور فکروں سے خالی ہے۔ ذَرْعُهُ كذا: اس کی لمبائی اتنی ہے۔ الـذَرَع جمع ذِرْعان: (ح) جنگلی گائے کا بچھڑا۔ الـذَرِع مونث ذَرِعَة جمع ذَرِعات: رات دن پھرنے والا۔ الـذَرِعات: تیز کشادہ قدموں والیاں۔ الـذُرْعَة جمع ذُرَع: وسیلہ۔ الـذِرَاع جمع اَذْرُع و ذُرْعان من الرَجُل (ع ا): کہنی سے لے کر درمیانی انگلی کے سرے تک کا حصہ، بازو (مونث ہے کبھی مذکر بھی آتا ہے) طاقت، قوت۔

رجلٌ واسع الذِراع طاقت ور مرد۔ ضاق بالامر ذراعُهُ: اسکی طاقت گھٹ گئی۔ هو لك علی حبلِ الذراع: وہ تمہارے لئے تیار اور حاضر ہے۔ جعلت امرك علی ذراعك: تم جو چاہو کرو۔ من البقر والغنم: گائے اور بکری کا دست۔ من الخيل والابل: گھوڑے اور اونٹ کی پنڈلی کے باریک حصہ سے اوپر کا حصہ۔ من المقاييس: ایک پیمانہ جس کی لمبائی پچاس سے ستر میٹر تک ہوتی ہے۔ اولادُ ذِرَاعٍ واولادُ الـذَارِع: گدھے، کتے۔ الذَرُوع: لمبے قدموں والا گھوڑا اور اونٹ۔ الذَرِيع: سفارش کرنے والا، تیز رفتار کہا جاتا ہے۔ موتٌ ذَرِيع: پھیلنے یا جلد آنے والی موت۔ قتلٌ ذَرِيع: حد سے متجاوز قتل۔ الأَذْرَع: کہا جاتا ہے۔ قتلهم اذرع قتل: نے ان کو بہت جلد اور بری طرح قتل کر دیا۔ الـمُذَرَّع: (مفع) جس کے سینہ پر نیزہ وغیرہ مارا گیا ہو اور اسکی ٹانگوں پر خون بہہ گیا ہو، آگے جانے والا گھوڑا۔ من الثيران: بیل جس کی پنڈلیوں پر سیاہ داغ ہوں۔ من الناس: جس کی ماں اس کے باپ سے زیادہ شریف النسب ہو۔ المَذَارِع و المَذَارِيع واحد مِذْرَاع: دیہات اور کھلے علاقہ کے مابین علاقے اور گاؤں۔ جانور کی ٹانگیں۔ الـذَرِيعَة جمع ذَرَائِع: وسیلہ (کہا جاتا ہے) هو ذريعتی الی فلان: وہ فلاں شخص تک پہنچنے کا میرا وسیلہ ہے) وہ اونٹنی جس کے پیچھے شکاری بوقت شکار آڑ لیتا ہے یا چھپتا ہے۔

۲۔ ذَرَّعَ بالشیءِ: کا اقرار کرنا۔

۳۔ ذَارَعَ هُ: سے مل جانا۔ الـذَرِع: مونث ذَرِعَة جمع

ذ عات  اچھا ساتھی۔

۴۔ الذرع جمع ذرعان  لالچ۔ الذرع مونث ذرعة جمع ذرعات  زبان دراز۔ الأذرع  فصیح تر، زیادہ فصیح۔

ⓒ ذرع - ذرعاً ہ  کوناپنا، کاناپ لینا۔ (فاصلہ) قطع کرنا، طے کرنا (ملک) عبور کرنا، پار کرنا، میں سے گزرنا، سفر کرنا۔ ل حد  کی خاطر کی کسی سے سفارش کرنا، بیچ میں پڑنا۔ تذرع بذریعه او بوسیله  کوئی چارہ کار یا ذریعہ استعمال کرنا، صرف کرنا، کام میں لانا۔ ب  کو بطور بہانہ۔ عذر استعمال کرنا۔ ب الی  کو کوئی مقصد حاصل کرنے کے لئے بطور ذریعہ استعمال کرنا۔ اندرع  آگے بڑھنا، بیچ میں پڑنا۔

ذرع ب  کو کرنے کی طاقت، قابلیت، قدرت، لیاقت یا اہلیت۔ صاق ذرعاً به وضاق عنه ذرعاً  کے قابل نہ ہونا، کو برداشت نہ کر سکنا، سے بیزار ہونا، اکتا جانا، کے بارے میں بے چینی محسوس کرنا، بے آرام ہونا، ناخوش ہونا۔ ذراع (مونث و مذکر) جمع اذرع و ذرعان  بازو، بازو کا اگلا حصہ، کہنی سے کلائی تک، جوڑنے والا ڈنڈا، ہاتھ، درع، دراع (۱۸ سے ۲۲ انچ تک لمبائی کا پیمانہ) ذریع  تیز چلنے والا، تیز، سخت، تیزی سے پھیلنے والا، مہلک (موت) تباہ کن، سفارش کرنے والا، شفاعت کنندہ۔ ذریعة جمع ذرائع  ذریعہ، مصلحت، چارہ کار، عذر، بہانہ۔

درف ا۔ ذرف ـِ ذرفاً و ذریفاً و ذروفاً و ذرفاناً و تذرافاً الدمعُ  آنسو بہنا صفت ذریف و تذروف۔ ـ ت العینُ دمعها  آنکھ کا آنسو بہانا۔ ذرّف تذریفاً و تذرفةً و تذرافاً الدمعَ  آنسو بہانا۔ استذرف الشيءَ  کو قطرہ قطرہ ٹپکانا۔ الضرع  تھن کا دودھ دوہے جانے اور قطرہ قطرہ ٹپکائے جانے کی دعوت دینا۔ المذارف واحد مذرف  آنسو بہنے کی جگہیں۔ کہا جاتا ہے۔ سالت مذارفُ عینیه  اس کے آنسو نکل آئے، بہنے لگے۔ الذرّاف  تیز رو۔

۲۔ ذرف ـِ ذرفاناً  سست چال سے چلنا۔

۳۔ ذرّف تذریفاً و تذرفةً و تذرافاً الموتَ  کو قریب الموت کر دینا۔ ہُ الشيءَ  کو کسی چیز پر مطلع کرنا۔ علی الخمسین  پچاس سال سے زیادہ کا ہونا۔

ⓒ ذرف ـِ ذرفاً و ذریفاً و ذروفاً و ذرفاناً (آنسوؤں کا) بہنا۔ ہ (آنسو) بہانا (آنکھ کا) ذرّف علی (کی عمر) سے بڑا ہونا۔ استذرف آنسو بہنے دینا۔

ذرق ا۔ ذرق ـِ ذرقاً و أذرق الطائرُ  پرندہ کا بیٹ کرنا۔ أذرق المكانُ  جگہ کا ذرق (میتھی) چیتا گھاس اگانا۔ الذرق (مص) بیٹ۔ الذرق (ن) میتھی چیتا گھاس جو بعض طبی فوائد کی حامل ہے۔

۲۔ ذرقط الكلام  بات منہ سے نکالنا، کہنا۔

ذرا ا۔ ذرا ـُ ذرواً ت الريحُ التراب  ہوا کا مٹی اڑانا، بکھیرنا۔ الحنطة  گیہوں کو ہوا میں صاف کرنا۔ الشيءَ  چیز کا ہوا میں اڑنا۔ ـــ الظبيُ  ہرن کا تیز دوڑنا۔ فوهُ  کے دانت گرنا۔ ذرّى ـــ ذريًا ت الريحُ التراب  ہوا کا مٹی کو اڑانا، بکھیرنا۔ ـــ الحنطة  گیہوں کو ہوا میں صاف کرنا۔ ذرّى تذريةً الريحُ التراب  ہوا کا مٹی کو اڑانا، بکھیرنا۔ الحنطة  گیہوں کو ہوا میں صاف کرنا۔ أذرى إذراءً ت الريحُ التراب  ہوا کا مٹی کو اڑانا، بکھیرنا۔ الحنطة  گیہوں کو ہوا میں صاف کرنا۔ ـ الشيء  چیز کو اس طرح گرانا جس طرح دانہ کو کاشت کے لئے گرایا جاتا ہے۔ (کہا جاتا ہے: اذراه الفرسُ عن ظهره  اس کو گھوڑے نے اپنی پیٹھ پر سے گرا دیا۔ ـــ ت العینُ دمعها  آنکھ کا آنسو بہانا۔ تذرّى: ذرّى  کا معنا لازم کا صیغہ۔ الذرى  حفاظت، پناہ، جاری یا گرایا ہوا آنسو۔ الذرّة (ن) مکئی، غلہ کی ایک قسم۔ المِذرى والمِذراة جمع مَذارٍ  جیلی، دنگلی، دوشاخہ، پنجشاخہ۔ الذراوة  ہوا میں اڑ کر گرا ہوا بھوسہ، ہوا میں اڑی ہوئی چیز۔

۲۔ ذرا ـُ ذرواً إلى فلان  کا قصد کرنا۔ تذرّى بالشيء  کے ذریعے چھپنا۔ کہا جاتا ہے۔ تذرّى من برد الشمال بصخرة  اس نے شمالی ہوا کی سردی سے چٹان کی پناہ لی۔ استذرى به  کی پناہ لینا، کے پاس پناہ لینا۔ بالشجرة: درخت کا سایہ لینا، کے سایہ میں چھپنا۔ الذرى  پناہ، ہر وہ شے جس سے چھپا جا سکے۔ (آپ کہتے ہیں: اتخذتُ الحائط ذرًى لي: میں نے دیوار کی پناہ لی۔ انا في ذرى فلان  میں فلاں شخص کی پناہ میں ہوں) گھر کا صحن اور اس کے اطراف۔ آپ کہتے ہیں۔ هو كريمُ الذرى  وہ کریم الطبع ہے۔

۳۔ ذرّى الشاة: بکری کی اون کتر کر اسکی پیٹھ پر تھوڑی سی اون بطور نشانی چھوڑ دینا۔

۴۔ تذرّى المكانَ والجبل  کسی جگہ یا پہاڑ پر چڑھنا۔ الذروة  چوٹی، اونچی جگہ، ہر چیز کا بلند حصہ، بڑھاپا۔ الذِروة جمع ذُرًى و ذِرًى  چوٹی، اونچی جگہ، ہر چیز کا بلند حصہ۔ المذروان (ع ا) سر کے دونوں پہلو، دونوں سرینوں کے ہر دو طرف۔ جاء ینفض مذرویه: وہ دھمکی دیتا ہوا آیا۔ مذروا القوس: کمان کے دونوں سرے۔

ذری  دیکھو ذرا۔

ⓒ ذرا ـُ ذرواً ہ  کو بکھیرنا، تتر بتر کرنا، منتشر کرنا (ہوا کا) گرد و غبار اڑانا۔ ہ (غلہ، اناج) پھٹکنا۔ ذرى ـِ ذریاً  بمعنی ذرا۔ ذرّى  بمعنی ذرا۔ أذرى  بمعنی ذرا۔ نیز أذرى ہ/ہ  کو گرانا، پھینکنا۔ ادرت العینُ الدمعَ  آنکھ کا آنسو بہانا۔ تذرّى  پھٹکا جانا (غلہ یا اناج کا)۔ ہ  پر چڑھنا۔ ب  میں یا کے نیچے سایہ یا پناہ ڈھونڈنا، چاہنا، کے پاس پناہ لینا، بھاگ کر یا فرار ہو کر کے پاس جانا۔ استذرى ب  کی پناہ لینا، کے پاس پناہ لینا، کی حفاظت میں آنا، بھاگ کر یا فرار ہو کر کے پاس جانا۔ ذُرة  مکئی۔ ذرة شامی، مکئی۔ ذرة صفراء  مکئی۔ ذرة عویجة و ذرة بیضاء  باجرہ۔ ذرًى  حفاظت، پناہ۔ ذُروة و ذِروة: چوٹی، اوپر کا حصہ، انتہا، عروج، نقطۂ عروج، منتہائے کمال، کمال، اوج کمال۔ مِذرًى و مِذراة جمع مذارٍ  جیلی، دنگلی، دوشاخہ، پنجشاخہ، اناج پھٹکنے کا آلہ۔

ذع ا۔ الذعاع واحد ذعاعة  فرقے۔

۲۔ ذعذع الشيءَ: کو پراگندہ کرنا، بکھیرنا۔ کہا جاتا ہے۔ ذعذعتهُ النوائبُ  مصیبتوں نے اسے جھڑ جھڑا دیا۔ السرَّ او الخبرَ  بھید یا خبر کو پھیلانا۔ ت الريحُ الشجرَ  ہوا کا درخت کو زور زور سے ہلانا۔ تذعذع  یعنی بکھرنا، پھیلنا۔ الذعذاع  چغل خور، وہ شخص جو بھید کو نہ چھپائے۔ ذعاذعُ النخل  ردی کھجور کہا جاتا ہے۔ تفرقوا ذعاذعَ: وہ لوگ ادھر ادھر بکھر گئے، منتشر ہو گئے۔

دعب. تذعّبتهُ الجنُّ  جن کا کسی کو خوفزدہ کرنا۔ انذعب الماءُ  پانی کا دریا میں برابر بہتا رہنا۔ الذُعبان: جوان بھیڑیا۔

ذعج: ذعج - ذعجاً ہُ: کو زور سے دھکیلنا۔

ذعر: ا۔ ذعر - ذعراً ہُ  کو ڈرانا، خوفزدہ کرنا۔ ذُعر: ڈرنا، خوفزدہ ہو جانا صفت مذعور۔ ذعِر - ذعَراً  حیران ہونا، دہشت زدہ ہونا۔ أذعرهُ  کو خوفزدہ کرنا۔ تذعّر  خوفزدہ ہونا۔ انذعر  ڈرنا، گھبرانا۔ الذُعر  خوف، ڈر۔ امرٌ ذُعَرٌ: خوفناک معاملہ۔ الذاعر (فا)  ڈرنے والا۔ الذعور  خوف زدہ۔ تہمت اور بدکلامی سے ڈرنے والی عورت۔ الذُعَرة (ح) ایک چھوٹا سا پرندہ جو اپنی دم بہت زیادہ ہلاتا رہتا

ہے۔اسے ام سکعکع بھی کہتے ہیں۔ ناقةٌ مُذعَرة دیوانی اونٹنی۔ سَنَةٌ ذُعْرِيَّة سخت سال۔

۲۔ الذاعر خبیث۔ رجلٌ ذاعر و ذُعَرَةٌ و ذُعَرَةٌ: اپنے اندر عیوب رکھنے والا آدمی۔ الذُعْرَة سرین۔

◌ ذعر -ذَعراً ہ کوڈرانا، خوفزدہ کرنا، وحشت زدہ کرنا، میں دہشت پیدا کرنا، کو چونکانا، ڈرا کر بھگا دینا، گھبرا دینا، خطرہ سے آگاہ کرنا۔

ذُعِرَ سے ڈر جانا، خوفزدہ ہو جانا، چوکنا ہو جانا۔

ذعِرَ -ذَعَراً ڈرنا، خوفزدہ ہونا، چوکنا ہونا، دبنا ہمت توڑنا۔ اَذْعَرَہ کوڈرانا، خوفزدہ کرنا، وحشت زدہ کرنا، میں دہشت پیدا کرنا، کو چونکانا، ڈرا کر بھگا دیا، گھبرا دینا، خطرہ سے آگاہ کرنا۔ تذعّر واِنذعَر ڈرنا، خوفزدہ ہونا، چوکنا ہونا۔ ذُعْر خوف، ڈر، ہول دہشت، ہیبت، انتباہ، بے بنیاد خوف۔ ذعر خوف، ڈر، ہول، ہراس، خطرہ، اندیشہ حیرت، ہیبت، حیرانی، سراسیمگی۔

ذعط: ذَعَطَ -ذَعْطاً ہُ کو تیزی سے ذبح کرنا۔ موتٌ ذَاعِطٌ و ذَعُوطٌ جلد آنے والی موت۔

ذعف: ذَعَفَ -ذَعْفاً ہُ کو زہر پلانا۔ ـــ الطعامَ کھانے میں زہر ڈالنا۔ ذعِفَ -ذُعَافاً مرنا۔ اَذْعَفَ ہُ کو فوراً قتل کر ڈالنا۔ اِنْذَعَفَ کا دل کٹنا، ٹوٹنا، جلد مر جانا، سانس پھولنا۔ الذُعَف فوراً مار ڈالنے والا زہر کہا جاتا ہے۔ حَيَّةٌ ذُعَفُ اللُعَاب وہ زہریلا سانپ جس کا زہر فوراً مار ڈالے۔ الذُعَاف فوراً مار ڈالنے والا زہر۔ موتٌ ذُعَافٌ فوری موت، اچانک موت۔

ذعق: ذَعَقَ -ذَعْقاً ہُ کو پکارنا، کوڈرانا۔ داءٌ ذُعَاقٌ مہلک بیماری۔

◌ ذَعَقَ -ذُعْقَاہ کو چیخ کر ڈرا دینا۔

ذعن: ذَعِنَ -ذَعَنًا لہ کا تابع ومطیع ہونا۔ اَذْعَنَ لہ کا تابع و مطیع ہونا۔ بالحق حق کا اقرار کرنا۔ المِذْعَان آسانی سے فرمانبردار ہونے والا۔

◌ ذَعِنَ -ذَعَنًا واَذعَنَ ل کی اطاعت اختیار کرنا، کی بات مان لینا، کی خواہش کے آگے جھک جانا، کا مطیع ہونا، سے مغلوب ہونا، کا حکم ماننا۔ ـــ ل ب کو کچھ خوشی سے دینا، رضا کارانہ کا حق ماننا، یا تسلیم کرنا۔

اِذعان فرمانبرداری، اطاعت شعاری، خم پذیری، اثر پذیری، اطاعت، تعمیل، تعمیلِ ارشاد۔ مُذْعِن فرمانبردار، اطاعت شعار، خم پذیر، اثر پذیر، مطیع، حکم کی بلاچون وچرا تعمیل کرنے والا، قابو میں آجانے والا۔ مِذعان قابو میں آجانے والا خم پذیر، اثر پذیر، فرمانبردار، مطیع حکم کی بلاچوں و چرا تعمیل کرنے والا، اطاعت شعار، تربیت پذیر، بامروت، مدد کرنے والا، حکم کی تعمیل کرنے والا۔

ذف ۱۔ ذَفَّ -ذَفًّا و ذَفَفًا و ذِفَافاً علی الجریح زخمی کو مار ڈالنا۔ فی الامر کسی معاملہ میں جلد بازی سے کام لینا۔ ذفَّ الطاعونُ فلاناً طاعون کا کسی کو ہلاک کر دینا۔ ذَفَّفَ و ذافَّ و اَذَفَّ الجریحَ و ذافَّ علیہ و لہٗ زخمی کو مار ڈالنا۔ الذُفاف تیز رو، ہلکا، خفیف۔ جمع ذُفُف و اَذِفَّة زہر قاتل۔ الذفاف زخمی کو مار ڈالنا۔ (ذَفَّ علی الجریح کا اسم) ـــ جمع ذُفُف و اَذِفَّة زہر قاتل۔ الذَفِيف و المُذَفَّف ہلکا، تیز رو۔

۲۔ دفّ -ذَفِيفاً و اِستذفَّ اِستذفافاً الامرُ تیار ہونا، ممکن ہونا۔

۳۔ ذفّف جهازَ راحلتِهِ سواری کے بوجھ کو ہلکا کرنا۔ الذفّ تھوڑا سا پانی۔ الدفاف تھوڑی چیز کہا جاتا ہے۔ ماذاق ذِفافاً اس نے کچھ نہیں چکھا۔ و الذُفاف جمع ذُفُف و اَذِفَّة تھوڑا پانی۔

دفر. ذَفِرَ -ذَفَراً الشیءُ کی بو ازنا خواہ خوش بو ہو یا بدبو۔ صفت: ذَفِر و اَذْفَر مونث ذَفِرَة و ذَفْراء -- النبتُ سبزی کا زیادہ ہونا۔ اِستَذفَر بالامر کا پکا ارادہ کرنا۔ الذَفَرو الذفرَة بو کی تیزی، بدبو۔ الذِفرَة (ن) ایک قسم کی گھاس۔ الذِفرَی جمع ذِفرَیات و ذَفَارَی و ذَفَار (ع) کان کے پیچھے کی ہڈی۔ الذَفراء (ن) ایک بدبو دار پودا۔ روضةٌ مَذْفُورَةٌ چراگاہ جس میں بدبو دار پودوں کی کثرت ہو۔

◌ ذَفَر تیز بو، بدبو، سڑاند، عفونت۔

ذقن: ذَقَنَ -ذَقْناً ہُ کی ٹھوڑی پر مارنا۔ وذَقَّنَ علی یدہ او عصاہ ٹھوڑی اپنے ہاتھ یا لاٹھی پر لگانا، ٹکانا۔ ذاقَنَ مُذاقَنَةً ہُ کو تنگ کرنا۔ الذَقَن والذِقن جمع اَذقان (ع ا) ٹھوڑی۔ ضرب المثل ہے۔ مُثقَلٌ اِستعانَ بذقنه یہ اس شخص کے لئے بولی جاتی ہے جو اپنے سے کمتر سے مدد لے۔ الذِقْن بہت بوڑھا۔ جمع اَذقان ٹھوڑی۔ الذاقِنة ٹیٹوا (مو): سارنگی کے صندوق کے آخر میں لکڑی کا ٹکڑا جس پر ٹھوڑی بجاتے وقت ٹکائی جاتی ہے، حلقوم کے کنارے پر کا ابھرا ہوا حصہ۔ الأذْقَن مونث ذَقناء جمع ذُقْن لمبی ٹھوڑی والا۔

◌ ذَقَن و ذِقَن جمع اَذقان و ذُقُون ٹھوڑی، ٹھڈی۔ ذُقَن مونث جمع ذُقون داڑھی، گل مچھے۔ ذقن الشیح اَفسنتین، ایک قسم کی تلخ بوٹی۔ خروا لِاَذقانهم انہوں نے سجدہ کیا، وہ منہ کے بل گر گئے۔ غرق فی العمل حتی الذقن وہ کام میں از سر تا پا ڈوبا ہوا ہے۔ اس پر کام کی بھرمار ہے۔ ضحك علی ذقنه جمع ضحکوا علی ذقونهم کو بے وقوف بنانا سے مذاق کرنا۔ ضحك فی ذقنه کی ہنسی اڑانا۔

ذکر ا۔ ذکَرَ -ذِکراً و تذکاراً اللّٰهَ اللہ تعالیٰ کی پاکی و بزرگی بیان کرنا۔ اسمَ اللّٰهِ اللہ کا نام لینا۔ الشیءَ کو یاد کرنا۔ لفلانٍ حدیثاً سے کسی بات کا ذکر کرنا، کوئی بات کہنا۔ الامرَ کو اچھی طرح سمجھنا۔ ـ حقَّ فلانٍ کے حق کی حفاظت کرنا اور اس کو ضائع نہ کرنا۔ ذکّرہُ الشیءَ و بالشیء کو کچھ یاد دلانا۔ القومَ لوگوں کو وعظ کرنا۔ ذاکَرَ مُذاکرۃً فی امر سے کسی بات پر گفتگو کرنا۔ اَذکَرہُ الشیءَ کو کچھ یاد دلانا۔ تذکَّر الشیءَ کو یاد کرنا۔ تذاکرو الشیءَ کو یاد کرنا۔ -- فی الامر کسی معاملہ پر بات چیت کرنا۔ اِذَّکَرَ و اِدَّکَرَ و اِذْدَکَرَ الشیءَ کو یاد کرنا۔ اِستذکرَ الشیءَ کو یاد کرنا، پڑھنا، حفظ کرنا۔ ـ الرجلَ کی انگلی پر ڈورا باندھنا تا کہ اس کو اس کی حاجت یاد آجائے۔ الذُکر یادداشت کہا جاتا ہے۔ واجعلہ منّی علی ذُکرٍ میں اسے نہیں بھولوں گا۔ الذِکر جمع ذُکور نماز و دعاء، شہرت کہا جاتا ہے۔ لہٗ ذِکرٌ فی الناس اسکی لوگوں میں شہرت ہے۔ ثناء شرف۔ من الرجال مضبوط غیور اور بہادر آدمی۔ ذِکرُ المیتِ مرنے والے کا نام لوگوں کی زبان پر جاری رہنا۔ الحقّ چک۔ الذِکِر والذکُور و الذِکِّیر بہت یاد کرنے والا (اسی سے ضرب المثل ہے: کُن ذکوراً اذا کنت کذوباً جھوٹ بولتے ہو تو یاد رکھنے والا بنو)، اچھے حافظے والا، عمدہ یادداشت والا۔ الذکِیر بہت یاد کرنے والا۔ من الرجال خوددار آدمی۔ یومٌ مُذکِرٌ سخت ہولناک دن۔ طریقٌ مُذکر خوفناک راستہ۔ داهیةٌ مُذکِر سخت مصیبت۔ الذِکرَة یاد۔ الذِکرَی یاد دہانی، زبانی یا قلبی ذکر۔ الذُکرَة شہرت۔ رجلٌ ذِکّار اللہ کو بہت یاد کرنے والا آدمی۔ مُذکَّر خوفناک۔ یومٌ مُذکَّر ہولناک دن۔ الذاکِرَة ذاکر کا مونث۔ قوّتِ حافظہ۔ التذکِرة جمع تذاکِر وہ چیز جس سے حاجت یاد آجائے، سرٹیفکیٹ، پاسپورٹ، ٹکٹ (سفر کا)۔ المُذکِّرة جمع مُذکِّرات ڈائری۔

۲۔ ذَکَّرَ الکلمۃ کلمہ کو مذکر کرلانا۔ اَذْکَرَتِ المرأۃُ : عورت کا اولاد نرینہ جننا صفت۔ مُذْکِر ، الذکر جمع ذُکور و ذُکُورَۃ و ذُکْران و ذِکار و ذِکارۃ و ذِکرۃ نر، مرد۔ من النخل وہ کھجور جو پھل نہ لائے۔ اِمرأۃ ذَکِرَۃ مرد کے مشابہ عورت۔ الذُکُورۃ مردی، مردانگی۔ المُذکِر نرینہ اولاد جننے والی۔ مُذَکّر نر۔ المُذَکَّرۃ و المُتَذَکِّرۃ مرد کے مشابہ عورت۔ المِذکار لڑکے جننے والی عورت، مرد جس کی بیوی لڑکے جنے۔

۳۔ الذکر من القول جمع ذُکور مضبوط پختہ بات۔ من المطر موسلا دھار بارش۔ الذکر جمع ذُکور و ذُکُورَۃ و ذُکران و ذِکار و ذِکارۃ و ذِکرۃ من الحدید اچھا سخت لوہا۔ من النحاس سخت تانبا جو کوٹا نہ جاسکے۔ سَیفٌ ذَکَرٌ وہ تلوار جس کی دھار عمدہ لوہے کی اور پشت گھٹیا لوہے کی ہو۔ مطر ذَکَرٌ تیز بارش، سخت بارش۔ ذُکورُ البقل وہ ترکاریاں جو سخت اور تلخ ذائقہ ہوگئی ہوں اسکی ضد احرار ہے۔ الذکیر من الحدید اچھا سخت لوہا۔ الذُکرۃ کلہاڑی وغیرہ کے سرے پر لگا ہوا فولاد کا ٹکڑا۔ ذُکرۃُ السیف تلوار کی دھار۔ المُذَکَّر من السیوف سیف براں۔ ارضٌ مِذکار زمین جو سخت اور تلخ ذائقہ ترکاریاں اگائے۔

ذَکَرَ ُ ذِکراً و تَذکاراً ہ کو یاد کرنا، ذہن میں رکھنا، کے امکان پر غور کرنا، کا تصور کرنا، کو ذہن میں رکھنا، کو ذہن میں لانا، یاد کرنا۔ ذِکراً ہ کے بارے میں بات کرنا، گفتگو کرنا، کا نام لینا، کا ذکر کرنا، کا حوالہ دینا، سے اقتباس پیش کرنا، کو بیان کرنا، کی صراحت کرنا، کو بتانا، ظاہر کرنا (حقائق، امور معلومہ) دینا، کو عمل طور پر بیان کرنا۔ ہ لِ: کوئی بات کسی کو بتانا۔ تقدمٌ یُذکَر قابل لحاظ یا توجہ ترقی یا پیش رفت۔ لا یُذکَرُ نا قابل لحاظ، نا قابل غور، نا قابل ذکر۔ ذکرَہُ بخیرٍ (یا بالخیر) کی خوشگوار یادیں رکھنا، کا اچھے لفظوں میں ذکر کرنا۔ ذکرہ بشرٍ کی ناخوشگوار یادیں رکھنا۔ برے طریقہ سے ذکر کرنا۔ ذکّرہ ب کو کی یاددہانی کرانا، پر کوئی چیز واضح کرنا، کو واضح کرنا کہ، کو کی طرف متوجہ کرنا، کی توجہ کسی بات کی طرف مبذول کرنا۔ ہ: کسی لفظ کو مذکر بنانا۔ ذاکَرَہ سے بات چیت کرنا، مذاکرات کرنا، سے صلاح مشورہ یا کسی معاملہ پر بحث کے لئے ملاقات کرنا، سے صلاح کرنا، مشورہ کرنا، صلاح مشورہ کرنا۔ ہ سبق وغیرہ، یاد کرنا۔ ذاکر دُروسَہُ اپنے اسباق کا مطالعہ کرنا، اپنا ہوم ورک کرنا۔ اَذْکَرَہ ہ: کو کی یاددہانی کرانا، کو کچھ یاد دلانا۔ تَذَکَّرَ ہ کو کچھ یاد آنا، کو یاد رکھنا، ذہن میں رکھنا، کا خیال یا تصور ذہن میں رکھنا۔ تَذاکَرَ ہ: ایک دوسرے کو کچھ یاد دلانا، کے متعلق ایک یا دوسرے کی یاد تازہ کرنا۔ باہم مشورہ کرنا، بات چیت کرنا۔ اِذَّکَرَ بمعنی تَذَکَّرَ اِستَذکَرَ ہ کو یاد کرنا، ذہن میں رکھنا، کو یاد رکھنا، یاد سے جاننا۔ ذِکر یاد، یادداشت، حافظہ، یادگار، شہرت، ساکھ، ذکر کرنا، بیان کرنا، بتانا، کہنا (کی) بات دہرانا (کا) قول پیش کرنا، کا حوالہ دینا، حوالہ پیش کرنا، حوالہ، رپورٹ، سرگزشت، کیفیت، تفصیل، حکایت، کہانی، روایت، تذکرہ، بیان، اللہ تعالیٰ سے دعا، التجا، اللہ کے نام کا ذکر (صوفیا کی اصطلاح) اللہ تعالیٰ کی تعریف میں کچھ الفاظ کا ورد، اکثر رقص اور موسیقی کے ساتھ۔ عَلی ذِکرِ دربارہ کے سلسلہ میں۔ وعلی ذکرِ ذلک کے بارے میں، ضمناً، اس سلسلہ میں۔ الذکر الحکیم قرآن مجید۔ سالف الذکر مذکورہ بالا، بحولہ بالا۔ سعیدُ الذکر مرحوم، آنجہانی، مبارک یاد والا۔ اَشادَ بذِکرِہ کی تعریف کرنا، کو سراہنا، کو خراج تحسین پیش کرنا۔ مازال علی ذکرِمِن اسے ابھی تک یاد ہے، وہ ابھی تک یاد کرسکتا ہے۔ ذَکَر جمع ذُکور و ذُکورۃ و ذُکران: نر، جمع ذکور: عضو تناسل۔ ذُکرۃ شہرت، ساکھ۔ ذِکری جمع ذِکریات یاد، یادداشت، حافظہ۔ ذکریات آپ بیتی، سرگزشت، تذکرہ۔ ذِکیر فولاد۔ تَذکار و تِذکار یاد، یاددہانی، یادگار، نشانی، یادگار دن۔ تذکار جمیع القِدِّیسین کل ولیوں کا دن (عیسائیت میں) تَذکاری و تِذکاری: یادگاری، یاد دلانے والا۔ تَذکِرۃ: یادداشت، یادگار، نشانی۔ تذکِرۃ: (زیادہ تر تلفظ تَذکرہ) جمع تَذاکِر پیغام، نوٹ، سلپ، کاغذ، پرمٹ، پاس، کارڈ، ٹکٹ، داخلہ کا ٹکٹ۔ تذکرۃ برید: پوسٹ کارڈ۔ تذکرۃُ اِثباتِ الشخصیۃ: شناختی کارڈ۔ تذکرۃ ذَھاب و ایاب: واپسی ٹکٹ۔ تذکرۃُ الرصیف پلیٹ فارم ٹکٹ۔ تذکرۃ اشتراک: چندہ کا ٹکٹ۔ تذکرۃٌ طِبّیّۃٌ: طبی نسخہ۔ تذکرۃُ مرور: پرمٹ پاس، پاسپورٹ۔ تذکرۃ نفوس شناختی کارڈ (شام میں) (بطاقۃ شخصیۃ) شناختی کارڈ۔ تذکرۃ الانتخاب مخفی رائے دہی، پوشیدہ رائے دہی، پوشیدہ رائے شماری۔ تَذکَرجی و تَذکَری ٹکٹ فروش، ٹکٹ کلرک، کنڈکٹر۔ تذکیر کی یاد دلانا۔ تذکیر یادداشت، یادگار، نشانی، حمل، بارآوری، زرخیز بنانا، زیرہ گل چھڑکنا۔ مُذاکرۃ جمع مذاکرات: بات چیت، گفتگو، تبادلہ خیال، صلاح مشورہ، مشاورت، غور و خوض، بحث، مباحثہ، بحث و تمحیص، یاد کرنا، رٹا لگانا، رٹنا، مطالعہ۔ تَذَکُّر یاد۔ اِستِذکار رٹا لگانا، رٹنا، حفظ کرنا۔ ذاکِرۃ یادداشت، حافظہ۔ مَذکور ذکر کیا ہوا، کہا ہوا، مذکورہ بالا، مشہور، نامی گرامی۔ لم یکن شیئاً مَذکوراً: اسکی کوئی اہمیت نہ تھی، یہ کچھ بھی نہیں تھا۔ مُذَکّر: مُذکّر مُذکِرۃ جمع مُذکِرات یادداشت، نوٹ، ریمارک، نوٹ بک، میمو، میمورینڈم، محضر، محضرنامہ، ڈپلومیٹک نوٹ، فرمان، ڈگری، رسالہ، مقالہ (فاضل انجمن کی) رپورٹ (جمع) آپ بیتی، سرگزشت، تذکرہ۔ مُذکِرۃ الاتّہام فرد جرم۔ مُذکِرۃُ الجَلب پروانہ حاضری ملزم۔ مُذکِرۃ شفاھیۃ: زبانی نوٹ۔

ذکا: ا۔ ذَکا ُ ذُکُوّاً و ذَکًا و ذَکاءً تِ النارُ: آگ کا شدت سے بھڑک پڑنا۔ ت الشمسُ سورج کی تمازت کا تیز ہوجانا۔ ت الحربُ لڑائی کا تیز و شدید ہوجانا۔ ذکاءَ المِسکُ: مشک کی خوشبو مہکنا صفت۔ ذَکِیّ ذَکّی النارَ: آگ جلانا۔ الحربَ جنگ کی آگ کو بھڑکانا۔ اَذکَی النارَ: آگ جلانا۔ الحربَ جنگ کی آگ بھڑکانا۔ کہا جاتا ہے۔ اَذکَی علیہ العیونَ: اس نے اس پر جاسوس بھیجے۔ اِستذکی اِستذکاءً النارَ: آگ جلانا۔ ت النارُ: آگ کا بھڑکنا۔ ت الشمسُ: آفتاب کی تمازت کا تیز ہونا۔ تِ الحربُ: جنگ کی آگ کا بھڑکنا۔ الذکا: دہکتا ہوا انگارہ۔ ذُکاءُ: سورج کا اسم علم جو غیر منصرف ہے کہا جاتا ہے۔ طَلَعَتْ ذُکاءُ: آفتاب طلوع ہوا۔ ابنُ ذُکاء: صبح۔ الذُکوۃ و الذُکیۃ: ایندھن آگ سلگانے والی چیز۔

۲۔ ذَکا ُ ذَکاً و ذَکاۃ الذبیحۃ: جانور کو ذبح کرنا۔ ذَکّی الذبیحۃَ: جانور کو ذبح کرنا۔ الذکا و الذکاۃ: ذبح۔

۳۔ ذَکِیَ َ و ذَکِیَ ُ و ذَکُوَ ُ ذَکاءً: تیز فہم ہونا صفت۔ ذَکِیّ مونث ذَکِیّۃ جمع اَذکِیاء الذَکاء (مص) ذہن کی تیزی، تیز فہمی۔

۴۔ ذَکّی الرجلُ سن رسیدہ ہونا اور بھاری بدن ہونا۔ المُذکِی و المُذَکّی من الخیل جمع مَذاکٍ و مُذَکّیات: وہ گھوڑا جو عمر میں پورا اور طاقت میں کامل ہو (اسی سے ضرب المثل ہے جَریُ المُذکّیاتِ غِلاب: پوری عمر اور طاقت کے گھوڑوں کا دوڑنا

دوسرے گھوڑوں کی دوڑ پر غالب آتا ہے۔ من السحاب بہت برسنے والا بادل۔

○ ذکا - ذُکُوًّا و ذکًا و ذَکَاءً (آگ کا) بھڑکنا، شعلہ زن ہونا، تیز بو کا نکلنا۔ ذَکِیَ - ذَکَاءً تیز فہم ہونا، دانشمند ہونا، ہوشیار ہونا، سیانا ہونا۔ ذَکّٰی و اَذْکٰی ھ (آگ) کو بھڑکانا، (کوئی چیز) جلانا، سلگانا، بھڑکانا۔ ذَکّٰی کسی جانور کی قربانی کرنا، قربانی دینا۔ استذکی بمعنی ذکا، ذکا زیرکی، فراست۔ تیز فہمی، دقیقہ رسی، ذہانت، ہوشیاری، تابانی، آب و تاب، چمک دمک۔ ذُکا سورج۔ ذکی جمع اَذْکِیاء منور، تاباں، روشن، چمکدار، ہوشیار، عاقل، فہم، دانشمند، تیز فہم، خوشبو دار، معطر، مہکیلا، خوش ذائقہ، مزیدار، لذیذ، مرغوب، خوشگوار، اشتہا خیز، چٹ پٹا۔

ذل ا۔ ذَلَّ - ذُلًّا و ذِلَّۃً و مَذَلَّۃً ذلیل ہونا، خوار و رسوا ہونا صفت ذلیل و ذُلّان جمع اَذِلّاء و اَذِلَّۃ و ذِلال۔ ذُلًّا و ذِلًّا عیرُ اونٹ کا با آسانی رام ہونا صفت ذَلُول جمع اَذِلَّۃ و ذُلُل کہا جاتا ہے۔ ذَلَّت له القوافی اس پر قافیوں کی آمد ہوئی۔ ذَلَّلَ ہ کو ذلیل کرنا۔ اَذَلَّ ہٗ کو ذلیل کرنا، کو ذلیل پانا۔ الرجلُ سزاوار ذلت ہونا، کے ساتھیوں کا ذلیل ہونا۔ تَذَلَّلَ له سے عاجزی و فروتنی کرنا۔ اِسْتَذَلَّ ہٗ کو ذلیل کرنا، کو ذلیل پانا۔ الذُلّ (مص) تابع داری، سہولت، نرمی، تواضع، کہا جاتا ہے۔ ذُلٌّ ذَلِیلٌ ذلیل کرنے والی تواضع یا بری تواضع یا تابعداری۔ الذِلّ (مص) رحمت، نرمی۔ ذِلُّ الطریق جمع اَذْلال ٹوٹی پھوٹی سڑک کہا جاتا ہے۔ دَعْهُ علی اَذْلالِه اس کو اپنی حالت پر چھوڑو۔ امورُ اللّٰہِ جاریۃٌ اذلالَها او علی اذلالها اللہ تعالیٰ کے امور حسب مواقع جاری ہیں۔ جاء علی اذلاله وہ اپنے طریقے پر آیا۔ اذلالُ الناس سب سے آخری یا ادنی لوگ۔ طریقٌ مُذَلَّل پختہ چلتی ہوئی سڑک۔ شجرۃٌ مُذَلَّلَۃ وہ درخت جس کو ہر شخص پا سکے۔ الذُلولیُّ نرم و خوش اخلاق۔

۲۔ ذُلِّلَ الکرمُ انگور کے خوشوں کو لٹکایا جانا یا برابر کیا جانا۔ النخلُ درخت خرما کے خوشوں کو لکڑی پر رکھا جانا۔

۳۔ تَذَلْذَلَ الشیءُ ڈھیلا اور مضطرب ہونا۔ الذُلْذُل والذِلْذِل جمع ذلاذل کپڑے کا دامن کہا جاتا ہے۔ شَمِّرْ ذلاذِلَكَ لهذا الأمر کا دامن اٹھا۔ ذلاذِل و ذُلَیذلاتُ الناس سب سے آخری لوگ۔

○ ذَلَّ - ذَلًّا و ذُلًّا و ذَلالَۃً و ذِلَّۃً و مَذَلَّۃً ذلیل ہونا، عاجز ہونا، خاکسار ہونا، حقیر ہونا، قابل یا لائق مذمت ہونا۔ ذَلَّلَ ہ/ھ کو نیچا کرنا، بے قدر کرنا، نگاہوں سے گرانا، ذلیل کرنا، نیچا دکھانا، شرمندہ کرنا، چھوٹے درجے پر لانا۔ ہ کو محکوم بنانا، زیر نگیں کرنا، قابو میں کرنا، کا زور توڑنا، کو زیر کرنا، مغلوب کرنا، شکست دینا، فتح کرنا۔ — ھ (مشکلات، رکاوٹوں) پر قابو پانا، کو دور کرنا۔ اَذَلَّ ھ/ہ بمعنی ذَلَّلَ ہ/ھز اَذَلَّ ہ/ھ کو نیچا کرنا، کا زور توڑنا، مغلوب کرنا، شکست دینا، فتح کرنا۔ تَذَلَّلَ لِ/الی کے سامنے خود کو نیچا کرنا، عاجزی کرنا، لجاجت کرنا۔ — عاجز ہونا، خاکسار ہونا، خوشامدی ہونا، چاپلوس ہونا۔ اِسْتَذَلَّ ہ کو نیچا پایا، ذلیل، کمینہ، سفلہ، خیال کرنا، کے متعلق بری رائے رکھنا، کی عزت نہ کرنا، کی ہنسی اڑانا، کی تحقیر کرنا، کو حقارت سے دیکھنا، پر بری طرح تنقید کرنا۔ ذُلّ انکسار، عجز و نیاز، گراوٹ، پستی، غیر اہم ہونا، رسوائی، فضیحت، کھلی بے عزتی، ذلت، شرمندگی، خواری، تذلیل، شرمساری، عاجزی، عجز و انکسار، انکساری۔ ذِلَّۃ گراوٹ، پستی، کمینہ پن، ذلت، خباثت، سیاہ کاری، بدکاری، فروتنی، انکساری، خوشامد، چاپلوسی، تابعداری، اطاعت شعاری، فرمانبرداری۔ ذَلیل جمع اَذِلّاء و اَذِلَّۃ حقیر، ذلیل، کمینہ، پست، گراہوا، بازاری، سفلہ، پاجی، خاکسار، مسکین، عاجز، نیاز مند، قابل نفرت، فرومایہ، خوار، فرمانبردار، اطاعت شعار، سکھانے یا سدھانے کے قابل، قابو میں آ جانے والا، جھکنے والا، اثر پذیر، اطاعت پذیر، خوشامدی، چاپلوس، کاسہ لیس، غلامانہ، عاجزی کرنے والا، لجاجت کرنے والا۔ ذَلُول جمع ذُلُل سکھانے یا سدھانے کے قابل، فرمانبردار، اطاعت شعار۔ شریف (جانور) سواری کی اونٹنی۔ مَذَلَّۃ عاجزی، انکساری، بے زبانی، نرم دلی، حلم، فروتنی، تذلیل، اہانت، ذلت۔ تَذلیل بے وقری، مذمت، تحقیر، ہتکی رسوائی، ذلت، توہین، تذلیل، مشکلات اور رکاوٹوں کو دور کرنا، ان پر قابو پانا۔ اِذلال رسوائی، ذلت، ہتکی، بے قدری، ذلت، خفت، تذلیل، اہانت۔ تَذَلُّل اپنی آپ تذلیل، بے جا انکسار۔ ذُلْذُل جمع ذَلاذِل کسی چیز کا سب سے نچلا حصہ۔ سنجاف، مغزی، گوٹ، جھالر، حاشیہ، کنارہ، پوشاک کا دامن۔ ذلاذل الناس بھیڑ، ازدحام، جم غفیر، بے ترتیب مجمع، نیچ ذات کے لوگ۔

ذلغ: ذَلِغَ - ذَلَغًا کے ہونٹ پھٹنا۔ صفت۔ اَذْلَغ الطعامَ کھانا کھانا۔ ذَلِغ - ذَلَغات شفتهٗ کا ہونٹ الٹنا صفت۔ اَذْلَغ

ذلف: ذَلِفَ - ذَلَفًا الانفُ ناک چھوٹی ہونا اور اس کے بانسے کا ہموار ہونا، ایسی ناک والے کو اَذْلَف مونث ذَلْفاء جمع ذُلْف کہتے ہیں۔

○ اَذْلَف مونث ذَلْفاء جمع ذُلْف چھوٹی اور عمدہ چھیلی ہوئی ناک والا۔

ذلق ا۔ ذَلَقَ - ذُلْقًا اللسانُ زبان کا فصیح و تیز ہونا۔ و ذَلَّقَ و اَذْلَقَ السکینَ چھری تیز کرنا۔ ذَلِقَ ذَلَقًا السیفُ او اللسانُ تلوار یا زبان کا تیز ہونا۔ ذَلُقَ - ذَلاقَۃً اللسانُ زبان کا فصیح ہونا۔ اِنْذَلَقَ تیز ہونا۔ الذَلْق و الذَلَق و الذُلُق و الذَلِق و الذَلِیق بلیغ و فصیح۔ من الاَلْسِنَۃ او الاَسِنَّۃ تیز زبان یا بھالا۔ کہا جاتا ہے۔ لسانٌ ذَلِقٌ طَلِقٌ و ذُلُقٌ طُلُقٌ و ذُلْقٌ طُلْقٌ تیز اور روانی والی زبان۔ ذَلْقُ الشیء دھار، نوک تیزی۔ ذَلْقُ اللِسان زبان کا کنارہ۔ — السہمِ تیر کا باریک حصہ۔ ذَلْقَۃُ الشیء کسی شے کی تیزی۔ الاَذْلَق من الاَلْسِنَۃ او الاَسِنَّۃ جمع ذُلْق تیز زبان یا بھالا۔ الاَحْرُفُ الذُلْقُ وا حرف الذَلاقَۃ یہ چھ حروف ہیں جن میں سے تین شفہی ہیں جو ب، ف، م اور ذلقیہ کہلاتے ہیں جبکہ باقی تین جن کا مخرج نوک زبان ہے یہ ل، ر، اور "ن" ہیں اور ذَوْلَقِیَّۃ کہلاتے ہیں۔ الذَوْلَق من کل شیء دھار، نوک، تیزی۔ ذولقُ اللِسان زبان کی نوک۔ الاَحْرُفُ الذولقیۃ وہ حروف جن کا مخرج زبان کی نوک ہے۔ المُذَلَّق تیز کنارہ والا۔

۲۔ ذَلَقَ - ذُلْقًا و اَذْلَقَ الطائرُ پرندہ کا بیٹ کرنا۔

۳۔ ذَلِقَ - ذَلَقًا السراجُ چراغ کا روشن ہونا۔

۴۔ ذَلَقَ - ذُلْقًا ہٗ: کو کمزور کرنا، دبلا کرنا۔ ذَلِقَ - ذَلَقًا الرجلُ بے آرام ہونا۔ — من العطش پیاس سے قریب المرگ ہونا۔ ذَلَّقَ ہٗ کو کمزور اور دبلا کرنا۔ — الضبَّ گوہ کو نکالنے کے لئے اس کے بل میں پانی ڈالنا۔ اَذْلَقَ ہ کو کمزور و دبلا کرنا، کو پریشان کرنا، بے آرام کرنا۔

۵۔ المُذَلَّق پانی ملا دودھ۔

○ ذَلْق: نوک، سرا، زبان کی نوک۔ ذَلِق و ذَلِیق: فصیح، چرب زبان، طرار، روانی والی (زبان) ذلاقۃ: فصاحت، خوش بیانی روانی (زبان کی) چرب زبانی۔

ذلی: ذَلِیَ - ذَلْیًا الرطَبَ تر کھجور چننا۔ تَذَلّٰی تواضع و عاجزی کرنا۔ اِنْذَلَی الرطبُ تر کھجور کا چنا جانا۔ اِذْلَوْلٰی ذلیل ہونا، تابع ہونا، چھپ کر تیزی سے نکل جانا۔

ذم ا۔ ذَمَّ - ذَمًّا مَذَمَّۃً ہٗ: کی برائی کرنا، عیب گیری کرنا۔

ذَمَّمَہٗ کی مذمت کرنے میں مبالغہ کرنا۔ ذَامَّ عیشهُ قناعت کے ساتھ گزارہ کرنا۔ اَذَمَّ الرجلُ قابل مذمت فعل کرنا۔ ہٗ کو قابل مذمت پانا۔ بھم کو حقیر جاننا، یا مذموم حالت میں چھوڑنا۔ تَذَامَّ القومُ ایک دوسرے کی مذمت کرنا۔ تَذَمَّمَ منه سے بچنا، اور اس کو اپنے لئے ننگ و عار سمجھنا کہا جاتا ہے۔ انّی اتَذَمَّمُ من القوم میں اس قوم سے کنارہ کش ہو کر دوسری قوم کی طرف چلا جاؤنگا۔ لو لم اترك الكذب تأثّماً لتركته تذمُّماً اگر میں جھوٹ کو گناہ سے بچنے کے لئے نہ چھوڑتا تو مذمت سے بچنے کے لئے چھوڑ دیتا۔ اِسْتَذَمَّ قابل مذمت کام کرنا۔ ۔الی فلان کے ساتھ قابل مذمت فعل کرنا۔ الذَمّ (مص) جمع ذُمُوم مذمت، مذموم، برائی، عیب کہا جاتا ہے۔ افْعَلْ كذا و حلالك دم ایسا کرو تم ملامت سے بری ہوگے۔ الذميم جمع ذِمَام برا۔ امرٌ مُذِمٌّ شرمناک کام۔ المَذَمَّة (مص) عیب جوئی، الزام تراشی کہا جاتا ہے۔ قضى مَذَمَّتَهُ او مَذِمَّتَهُ اس نے مذمت کے خوف سے اس سے اچھا سلوک کیا۔ المُذَمَّم مذموم۔

۲۔ ذَمَّ ۔ُ ذَمًّا و مَذَمَّةً الانفُ ناک سے ریزش بہنا۔ الزميم جمع ذِمَام بیماری زدہ، بدمزہ پانی۔

۳۔ اَذَمَّ ہٗ کو پناہ دیکر اپنی حفاظت میں لے لینا۔ عليه کے لئے امان لینا۔ اِسْتَذَمَّ بہ سے پناہ کا خواہاں ہونا۔ الذِم کفالت۔ الذِمَّ جمع ذِمَم امان، عہد، کفالت۔ الذِمَّة جمع ذِمَم امان، عہد، ذمہ داری کہا جاتا ہے۔ فی ذِمَّتی كذا یہ میری ذمہ داری میں ہے۔ انت فی ذمة الله تم اللہ کی امان و پناہ میں ہو۔ اَهْلُ الذِمَّة دارالاسلام میں جزیہ دیکر رہنے والے غیر مسلم لوگ، ایک دوسرے سے معاہدہ کرنے والے کہا جاتا ہے۔ هُمْ ذِمَّةٌ ان کا ایک دوسرے سے معاہدہ ہے۔ الذِمِّی مسلمان بادشاہ کی غیر مسلم جزیہ دینے والی رعایا۔ الذِمَام جمع اَذِمَّة حرمت حق المَذَمَّة حق، حرمت۔ اسی سے ہے۔ هو يحفظ مَذَمَّتَهُ وہ اپنے حق و عزت کی حفاظت کرتا ہے۔ اَذْهِب مَذَمَّتَهُ بشيءٍ اس کو کچھ دے کر حق کی ادائیگی کرو۔ الذَمَامَة و الذِمَامَة کفالت۔ الذِمَامَات حقوق و حرمتیں۔

۴۔ اَذَمَّ المکانُ جگہ کا قحط زدہ اور بے برکت ہونا۔ بئرٌ ذَمَّةٌ کم پانی والا کنواں، زیادہ پانی والا کنواں (ضد) بئر ذميه جمع ذِمَام کم پانی والا کنواں، زیادہ پانی والا کنواں (ضد) الذمَامَبقيه۔

۵۔ السدم ہلاک ہونے والا، بہت دبلا کہا جاتا ہے۔

رجلٌ ذِمٌّ دبلا مرد۔ المُذِمّ بے حرکت۔ الذَمِيم جمع ذِمَام سطح تک بلند کنواں، شبنم۔

۶۔ ذَمْذَمَ الرجلُ تھوڑا عطیہ دینا۔

ⓞ ذَمّ ۔ُ ذَمًّا و مَذَمَّةً ہٗ کی عیب جوئی کرنا، کو الزام دینا، قصور وار ٹھہرانا، کو برا، نامناسب یا قابل الزام پانا، پر اعتراض کرنا، نکتہ چینی کرنا، تنقید کرنا، کی مذمت کرنا۔ ذَمَّمَ ہٗ کو ڈانٹنا، کی سخت مذمت کرنا۔ کو ملامت کرنا۔ ذَمّ ملامت، زجر، توبیخ، مذمت، بے وقری، تحقیر، توہین، ہتکی، بدنامی، ناقدرتی۔ ذِمَّة جمع ذِمَم حفاظت، ذمہ داری، پروا، نگہبانی، خبرداری، حفاظت کا عہد و پیمان، معاہدہ، قول و قرار، عہد، جوابدہی، مالی ذمہ داری، قرض، حرمت، زندگی اور جائیداد کی محافظت، کفالت، ضمانت، ضمیر، دل کی گواہی۔ بالذمّة ایمانداری سے، فی الواقع، سنجیدگی سے۔ فی ذِمَّتی و علی ذِمَّتی سچ، سچ سچ، یقیناً، واقعی۔ فی ذِمَّتِهِ و بذِمَّتِهِ کے ذمے۔ مابذمته اس کا فرض۔ علی ذمته کے زیر حفاظت، کی تحویل میں، کے ہاتھ میں، کے سپرد، کے فائدہ کے لئے یا کے مقصد کے لئے (مالی وسائل)۔ هی علی ذمته وہ مالی طور پر اسکی دست نگر ہے، اس کی مدد کرنا، اس کے ذمے ہے۔ اهلُ الذِمَّة اسلامی ممالک میں رعایا کے طور پر رہنے والے آزاد غیر مسلم جو جزیہ دیکر حفاظت اور امان کے حقدار ہیں۔ طاهرُ الذمة صاف ضمیر والا۔ دیانت دار۔ بَرَّأَ ذِمَّتَهُ اپنے ضمیر کو تسکین دینا، اپنی ذمہ داری پوری کرنا۔ ذِمِّی آزاد غیر مسلم شخص جو کسی مسلمان ملک میں آزاد رعایا کے طور پر رہتا ہو اور جزیہ ادا کرتا ہو۔ ذِمَام جمع اَذِمَّة حق، دعویٰ، استحقاق، حفاظت، جان و مال کی حفاظت۔ فی ذِمام الليل رات کی تاریکی میں ہیں۔ ذَمِيم ڈانٹ ڈپٹ کیا ہوا، برا، نامناسب، قابل الزام، قابل اعتراض، لائق مذمت، بدصورت، ناجائز، غیر منصف، بدطینت، کینہ جو، ناگوار۔ مَذَمَّة جمع مَذَمَّات عیب جوئی، الزام تراشی، الزام، ملامت، زجر، توبیخ۔ مَذْمُوم ملامت کیا ہوا، مذمت کیا ہوا، الزام لگایا ہوا، مذموم، قابل الزام، برا، نامناسب، قابل اعتراض، لائق مذمت۔

ذما: ذَمَا ۔ُ ذَمْأً الامر عليه پر کوئی معاملہ شاق و بار ہونا۔

ذمر ۱۔ ذَمَرَ ۔ُ ذَمْرًا ہٗ کو دھمکی دینا۔ ہٗ علی الامر کو کسی کام پر ملامت کر کے اکسانا، ابھارنا۔ تَذَمَّرَ کسی کام کے ہاتھ سے نکل جانے پر اپنے آپ کو ملامت کرنا، غصہ کرنا۔ علی فلان کسی پر برافروختہ ہونا، کو دھمکانا کہا جاتا ہے۔ کان يَتَذَمَّرُ علی ربّه وہ اپنے آقا پر بلند آواز سے ناراضگی کا اظہار کر رہا تھا۔

و۔ تَذَامَرَ القومُ ایک دوسرے کو ملامت کرنا، ایک دوسرے کو جنگ پر بھڑکانا۔ الذِمْر و الذِمِر و الذِمِرّ و الذِمِير جمع اَذْمَار بہادر۔ ذَمَارِ جنگ پر برانگیختہ کرنے کے لئے اسم فعل۔ الذِمَار ہر وہ چیز جس کی حمایت، حفاظت اور بچاؤ کسی کے ذمے ہو اور ایسا نہ کرنے پر ملامت کی جائے، حرم، خاندان۔ (کہا جاتا ہے۔ هو حامی الذِمار: وہ عزت کا محافظ ہے۔) سب کچھ جو مقدس ہو، کہا جاتا ہے۔ هو اَمْنَعُ ذِماراً مِنْكَ وہ تم سے زیادہ اپنے اہل اور اپنی سب چیزوں کا حفاظت کرنے والا ہے۔ الذَمَارة شجاعت۔ الذِيمُرِيّ سخت طبیعت (شخص)۔

۲۔ ذَمَرَ ۔ُ ذَمْراً الأسدُ شیر کا دھاڑنا۔ ذَمَّرَ الرجلَ کے مونڈھے کو چھونا۔ الشيءَ کا اندازہ لگانا۔ المُذَمَّر (مفع) گردن اور اس کے اردگرد کا حصہ، کندھا کہا جاتا ہے۔ بَلَغَ الامرُ المُذَمَّرَ معاملہ سنگین ہو گیا۔

ⓞ تَذَمَّر من / علی کے بارے میں شکایت کرنا، بڑبڑانا۔

ذِمَار مقدس قبضہ، عزیز یا پیاری سمجھی ہوئی اشیاء، عزت، نیک نامی، وقار۔ تَذَمُّر جمع تَذَمُّرات بڑبڑانا، بڑبڑاہٹ، شکایت، وجہ شکایت۔

ذمل: ذَمَلَ ۔ُ ذَمْلاً و ذَمِيلاً و ذُمُولاً و ذَمَلاناً البعيرُ اونٹ کا نرم چال سے چلنا۔ ذَمَّلَ البعيرَ اونٹ کو نرم چال چلانا۔ الذَمِيل: نرم چال۔ ناقةٌ ذَمُول نرم چال چلنے والی اونٹنی۔

الأَذْمَل: برص والا۔

ذمه: ذَمِهَ ۔َ ذَمَهًا الحرُّ گرمی کا تیز اور شدید ہونا۔ الرجلُ بالحَرّ: گرمی سے گھبرا جانا۔

ذمي: ۱۔ ذَمِيَ ۔َ ذَمًا و ذَمَاءً: ہلنا، حرکت کرنا۔ ذَمَى ۔ِ ذَمَيَاناً جلدی کرنا۔ اِسْتَذْمَى ماعنده کا پیچھا کر کے سب کچھ لے لینا۔

۲۔ ذَمَى ۔ِ ذَمَاءً کی بیماری کا طویل ہونا، قریب المرگ ہونا۔ اَذْمَى اِذْمَاءً فلانًا کو مار مار کر قریب المرگ کر دینا۔ الذَماء رمق زندگی کہا جاتا ہے۔ اَطْوَلُ ذَمَاءً من الضبّ سوسمار سے بھی زیادہ سخت جان (کیونکہ سوسمار کی جان بہت دیر میں نکلتی ہے) کہا جاتا ہے۔ مابقی مِنْهُ اِلاَّ ذَمَاءٌ يَتَرَدَّدُ فی خیالِ اسکی باقی جان جسم میں پیکر خیال کی طرح ہچکچاتی ہے۔

۳۔ ذَمَى ۔ِ ذَمَاءً بدبو دینا۔ تُهُ ذَمْياً الريحُ کو ہوا کا

تکلیف دینا۔ الذمی: بدبو۔

○ ذمیَ ۔ ذماءً موت کی کشمکش میں ہونا۔ ذماء آخری، بچا کھچا، زندگی کا آخری سانس۔ ذماء من الحیاۃ زندگی کا آخری سانس۔

ذنّ ۱۔ ذنَّ ۔ ذنینًا و ذنًّا المخاط ناک سے رطوبت بہنا۔ ذننًا و ذنّنَ کی ناک کی رطوبت بہنے لگنا۔ الذنن (مص) گندگی۔ الاذنّ مونث ذنّاء جمع ذُنّ جس کی ناک سے رینٹ بہتی ہو۔ انفك منك وان کان اذنّ اس ضرب المثل میں اس شخص کو مخاطب کیا جاتا ہے جو اپنی قوم کے ضعفاء سے بے زار ہو۔ الذنان و الذنین ناک کی ریزش، رینٹ۔

۲۔ ذنَّ ۔ ذنینًا البردُ سردی کا سخت ہونا۔

۳۔ ذنَّ ۔ ذنینًا و ذننًا کمزور چال سے چلنا کہا جاتا ہے: انّہٗ لیذنُّ وہ بڑھاپے یا بیماری سے کمزور ہے۔ نیز کہا جاتا ہے۔ مازال یذن فی تلك الحاجۃ حتی انجحھا وہ اس ضرورت میں ہچکچاتا رہا یہاں تک کہ وہ اس میں کامیاب ہو گیا۔ الذنانۃ کمزور شے کا بقیہ، حاجت۔

ذنب ۱۔ ذنبَ ۔ ذنبًا ہٗ کا پیچھا کر کے اس کے نشانات قدم کو نہ چھوڑنا۔ تذنّبَ الطریقَ راستہ پکڑنا۔ تذنّبَ السحابُ بادلوں کا آگے پیچھے چلنا۔ استذنبَ ہٗ کا پیچھا کرنا۔ ــــ الامرُ کام کا پورا ہونا۔

۲۔ ذنّبَ الجرادُ ٹڈی کا انڈے دینے کے لئے زمین میں دھنسنا۔ الضبُّ سوسمار کا اپنے بل سے دم کو باہر نکالنا اور سر اندر رکھنا۔ ــــ الضبَّ سوسمار کو دم سے پکڑنا۔ العمامۃَ عمامہ کا شملہ چھوڑنا۔ ــــ الکتابَ کتاب کے ساتھ اس کا تتمہ شامل کرنا۔ تذنّبَ الرجلُ پگڑی کا شملہ لٹکانا۔ الذنب من الحیوان جمع اذناب دم، جاتا ہے۔ ضربَ بذنبہٖ وہ غیر متزلزل رہا۔ رکب ذنبَ البعیر وہ اپنے ناقص حصے پر راضی رہا۔ رکب ذنبَ الریح وہ سبقت لے گیا ایسی سبقت جسے کوئی اور نہ پا سکا۔ بینی و بینہ ذنبُ الضبّ میرے اور اس کے درمیان عداوت ہے۔ ذنبُ الثعلب و ذنبُ الفرس (ن) دو پودوں کے نام۔ ذنبُ الخیل او الکُنباثُ (ن) مرطوب جگہوں میں اگنے والا ایک پودا۔ ــــ العقربِ بچھو کا کانٹا، ڈنک۔ ــــ السوطِ کوڑے کا سرا۔ اذناب الناس گھٹیا، نیچے طبقہ کے لوگ۔ الذناب جمع ذنائب رسی جس سے اونٹ کی دم باندھی جاتی ہے۔ ذنابُ الشیءِ چیز کا پچھلا حصہ۔ ضبّ اذنب لمبی دم کا سوسمار۔

الذنُوب دنبہ کی چکی کا گوشت۔ جمع ذنائب ذناب و اذنبۃ من الخیل لمبی اور گھنے بالوں کی دم والا گھوڑا۔ دلوٌ ذنوبٌ دم دار کنبھ۔ المذنب لمبی دم۔ و المذنبۃ چمچہ۔ الذنبۃ جمع ذنبات دم ــــ من الوادی وادی کا سرا۔ ذنبات الناس و ذنباتھم گھٹیا درجے کے لوگ، لوگوں کے تابع فرمان افراد۔ المُذنب دم دار چیز۔ نجمٌ مُذنّب و ذات الذنب (فک) دم دار ستارہ۔ الذنبی و الذُنبیّ دُم۔ المذانب من الابل او الخیل سب سے پیچھے چلنے والا اونٹ یا گھوڑا۔ الذنابۃ و الذُنابۃ من الوادی وادی کا سرا۔ الذنابی پرندہ کی دم۔ ذنابی الطائرۃ (اع) طیارہ کے پیچھے سطحوں کا مجموعہ جو اس کو قائم رکھنے کے لئے تیار کیا جاتا ہے۔

۳۔ اذنبَ الرجلُ گناہ کا مرتکب ہونا۔ تذنّبَ علیہ پر ظلم و زیادتی کرنا۔ استذنبَ ہٗ کو مجرم پانا یا سمجھنا۔ الذنب جمع ذنوب جمع الجمع ذنوبات جرم، گناہ، قصور۔

۴۔ الذنوب قبر۔ المذنب تنگ نالہ یا ندی کہا جاتا ہے۔ سالت المذانبُ نالے بہ پڑے۔ الذنابۃ قرابت۔

○ اذنبَ ظلم کرنا، گناہ کرنا، جرم کرنا، خلاف ورزی کرنا، مجرم ہونا، عاصی ہونا، خطاکار ہونا، گناہ گار ہونا۔ سزا کا مستوجب، لائق تعزیز یا قابل مواخذہ ہونا۔ استذنب ہ کو گناہ گار، مجرم یا خلاف ورزی کا مرتکب پانا یا قرار دینا۔ ذنب جمع ذنوب گناہ، جرم، خلاف ورزی، خطا، قصور، فعل بد، مجرمانہ فعل، برا کام۔ ذنب جمع اذناب دم، سرا، حمایتی، طرفدار، پیرو، بہی خواہ، مرید، چیلا، معتمد خاص، ساتھی ملازم۔ ذنبی دم کی مانند، دم کی طرح، دم دار، ملحقہ، بطور تتمہ یا ضمیمہ شامل، کوئی چیز یا شخص جو بطور ماتحت دوسرے کے ساتھ ہو، وابستہ، ماتحت، زیر حکم، تابع محتاج۔

ذُنیب ڈنٹھل۔ مُذنّب دم دار تارا۔ مُذنِب مجرم، گناہ گار، بدکار، قصوروار، خطاوار، پاپی، لائق مواخذہ، مستوجب سزا، سزاوار۔

ذہ: ذہٖ و ذہِ مونث قریب کے لئے اسم اشارہ ہائے تنبیہ داخل ہونے پر کہا جاتا ہے۔ ھٰذہٖ و ھٰذہِ یہ (مونث چیز یا شخص)۔

ذھب: ۱۔ ذھبَ ۔ ذھابًا و ذھوبًا و مذھبًا چلنا، گزرنا، مرنا۔ ــــ الامرُ ختم ہونا۔ علی الشیءِ ہٗ کو بھول جانا۔ ــــ بہٖ کے ساتھ جانا، کو لے جانا، کو اس کی جگہ سے ہٹانا۔ کہا جاتا ہے۔ ذھبت بہ الخیلاءُ: اس نے تکبر اور خود فریبی میں افراط و تفریط سے کام لیا۔ اذھبَ ہٗ و اذھبَ بہٖ کو لے جانا۔ الذھوب جانے والا۔

۲۔ ذھبَ ۔ ذھابًا و ذھوبًا و مذھبًا فی المسئلۃ الی کذا: کسی مسئلہ میں کوئی رائے رکھنا، ہونا۔ تمذھب بالمذھب کسی مذہب کی پیروی کرنا۔ المذھب (مص) جمع مذاھب اعتقاد، طریقہ، اصل۔ مذاھبُ الاسلام حنفی، شافعی، حنبلی و مالکی۔ المذھّبات زمانہ جاہلیت کے سات قصیدے جو معلقات کے بعد دوسرے درجہ میں شمار ہوتے ہیں۔

۳۔ ذھِبَ ۔ ذھَبًا سونے کی کان میں بہت سا سونا پا کر حیران ہونا، عقل جاتی رہنا۔ ذھّبَ و اذھبَ الشیءَ کسی چیز پر سونے کا پانی چڑھانا۔ ایسی چیز کو۔ ذھیب و مُذھَب و مُذھّب کہا جاتا ہے۔ الذھب (مص) جمع اذھاب و ذھوب و ذُھبان سونا (کبھی مونث بھی آتا ہے) سونے کا ایک ٹکڑا ذھبۃ کہلاتا ہے۔ ــــ جمع ذھاب و اذھاب و جج اذاھیب انڈے کی زردی۔

۴۔ الذھبۃ جمع ذھاب و اذھاب جج اذاھیب ہلکی یا زور کی بارش۔

○ ذھبَ ۔ ذھابًا و مذھبًا الی کے پاس جانا، کا سفر کرنا۔ ــــ جانا، روانہ ہونا، چھوڑنا، غائب ہونا، دفعتہً غائب ہو جانا، ہوا میں تحلیل ہو جانا، ختم ہو جانا، جاتا رہنا، معدوم ہو جانا، ختم ہونے کے قریب ہونا، سمٹنا، گھٹتے گھٹتے بالکل کم رہ جانا، فنا ہو جانا، مر جانا، تباہ ہو جانا۔ ب: کو لے جانا، غائب کر دینا، چرا لینا، کسی چیز یا شخص کو بھگا کر لے جانا، کو نیست و نابود کرنا، تباہ و برباد کرنا۔ ذھب بہ الی کو تک لے جانا، کی تک رہنمائی کرنا۔ ــــ الی کچھ سوچنا، خیال کرنا، یقین کرنا، اعتقاد رکھنا کہ، کی رائے ہونا کہ۔ عن سے بچ نکلنا، کے ذہن سے نکل جانا۔ ذھب عنہ ان: بھول جانا کہ، ذہن سے نکل جانا، کا نظروں سے اوجھل ہو جانا۔ ذھب عن کو نظر انداز کر دینا، کو نہ کرنا، چھوڑ دینا۔ ذھبَ و جاءَ: آگے پیچھے جانا، ٹہلنا، چہل قدمی کرنا۔ ذھب الی ابعدَ من: سے آگے جانا۔ ما یذھب فی نزعتہٖ: اس طرح۔ این یُذھَبُ بك تمہاری یہ مراد نہیں ہو سکتی، یہ بیہودہ اور احمقانہ تجویز ہے۔ ذھبَ سُدًی: بیکار یا فضول ہونا، لا حاصل ہونا۔ ذھبَ ادراجَ الریاحِ بن دیکھے گزر جانا، کوئی نشان چھوڑے گزر جانا، ٹائیں ٹائیں فش ہونا، لا حاصل

ہونا، فضول یا بیکار ہونا، کا کوئی نتیجہ نہ نکلنا، کا کچھ نہ بننا، ناکام رہنا۔ ذَهَبَ کَأمسِ الدابر ہوا میں تحلیل ہو جانا، کوئی نشان چھوڑے غائب ہو جانا، گزشتہ کل کی طرح۔ ذَهَبَ بِبَهَائِهِ کا سحر، دلربائی یا کشش زائل کر دینا۔ ذَهَبَ بنفسه (خوشی، دہشت وغیرہ کا) کسی کی جان لے لینا۔ ذَهَبَ بِخَيالِهِ إلى کا تصور تک بھٹکنے دینا۔ ذَهَبَ مذهبَهُ کسی کا مکتبہ فکر قبول کرنا، کے خیالات قبول کرنا، کی پالیسی اختیار کرنا، کی طرح کام کرنا، کی تعلیمات کی اتباع کرنا، اپنانا۔ ذَهَبَ كُلَّ مَذهبٍ ہر سمجھ میں آنے والی بات کرنا، کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کرنا، پوری کوشش کرنا، ہر طرح کی کوشش کرنا۔ ذَهَّبَ ہ کو ملمع کرنا، پر سونے کا پتر چڑھانا، کو گلٹ کرنا۔ اَذْهَبَ ہ کو غائب کرنا، نکال دینا، خارج کرنا، ہٹانا، اٹھانا۔ ہ عن سے کوئی چیز لے جانا۔ تَمَذْهَبَ ب کوئی تعلیم، مذہب اختیار کرنا، قبول کرنا۔ ذَهَبٌ (مذکر و مونث) سونا، سونے کا ٹکڑا، سونے کا سکہ۔ ذَهَبٌ ابیض پلاٹینم۔ ذَهَبِي سنہری، سونے کا، قیمتی بہت عمدہ، اعلیٰ، موزوں، مناسب، برمحل (مشورہ، مقولہ وغیرہ) آية ذهبية سنہری لفظ، قول، قول زریں۔ ذَهَبِيَةٌ جمع ذهبيات دریائے نیل میں چلنے والی لمبی ہاؤس بوٹ (رہائش کے لئے بنائی ہوئی کشتی) ذَهَاب جانا، گزرنا، چھوڑنا، خفیف ہونا، سمٹنا، گھٹتے گھٹتے کم رہ جانا، نقصان، گھاٹا، خسارہ، پوشیدگی، غیوبیت، روانگی، سفر۔ تفریحی سفر، رائے، خیال، (إلى ان کہ۔ ذهاباً و ایاباً جانا آنا، آگے پیچھے اوپر نیچے، تذکرۃ ذهابٍ وایابٍ جانے آنے کا ٹکٹ۔ ذُهُوب جانا۔ ذهوب و مآب آنا اور جانا۔ في جيئة و ذهوب آتے جاتے، اتار چڑھاؤ کی حالت میں، کے نشیب و فراز میں۔ مَذْهَبٌ جمع مَذَاهِب جانا، روانگی۔ عن سے باہر نکلنے کا راستہ، سے فرار کا راستہ۔ — طریقہ، طریقہ عمل، پالیسی، سڑک، رائے، خیال، عقیدہ، اعتقاد، یقین، نظریہ، نظریاتی بنیاد، نقطہ نظر، تعلیم، اصول، عقائد، تحریک، صحیح اور واضح سمت کا تعین، محل وقوع یا سمت کا تعین، میلان، رخ، رجحان، مکتبہ فکر، مذہب، فقہی مذہب، مذہبی مسلک، دھرم، مت، ایمان فرقہ، گروہ۔ مذهبُهُ في الحياة اس کا فلسفہ حیات، المذهب المادي مادی نظریہ زندگی تک مادی رسائی۔ ذهب مذهبا بعيدا بہت دور جانا، بہت دور تک پھیلا ہوا ہونا۔ مَذْهَبِي فرقہ وارانہ، گروہی، مسلمہ، فرقہ بندی کا۔ مَذْهَبِيَة فرقہ پرستی۔ ذاهب اللون بے رنگ، خراب یا بدلے ہوئے رنگ کا، پھیکا (رنگ)۔ مَذْهُوبٌ به و مذهوبُ العقل پاگل، دیوانہ، آپے سے باہر۔ مُذَهَّب و مُذْهَب سونے کا پتر چڑھایا ہوا، گلٹ شدہ، سنہری، ملمع۔

ذهر ذَهِرَ - ذَهَراً فُوهُ کالے دانتوں والا ہونا، صفت۔ اَذْهَر۔

ذهل ا۔ ذَهَلَ - ذَهْلاً و ذُهُولاً الشيءَ و عنه کو بھول جانا، سے غافل ہونا۔ ذَهِلَ - ذُهُولاً حیران ہونا، ہکا بکا رہنا۔ اَذْهَلَ ہ کو بھلا دینا، غافل کر دینا۔ المَذْهَل جمع مَذَاهِل بھولنے کی جگہ۔

۲۔ الذُهْل و الذَهْل من الليل رات کا ایک حصہ۔ الذُهْلُول جمع ذَهَالِيل من الخيل او الرجال عمدہ گھوڑا، اچھا آدمی۔

۞ ذَهَلَ - ذَهْلاً و ذُهُولاً عن کو بھول جانا، نظر انداز کرنا، سے اغماض کرنا، چشم پوشی کرنا، کو چھوڑنا، ترک کرنا، پر توجہ نہ کر سکنا۔ ذَهِلَ - ذُهُولاً حیران پریشان ہونا، متحیر ہونا، الجھن میں پڑ جانا، گھبرا جانا، دہشت زدہ ہو جانا، خوف زدہ ہونا، ہراساں ہونا، چونک پڑنا، بوکھلا جانا، چکرا جانا، ششدر ہونا، حیرت میں پڑنا، متعجب ہونا، ڈرنا، خوفزدہ ہونا، ہٹنا، دبنا، جی چرانا، پراگندہ دماغ ہونا، آپے سے باہر ہونا، دیوانہ ہو جانا۔ عن سے توجہ پھیرنا، کو بھلا دینا، نظر انداز کرنا، سے غفلت کرنا، تغافل کرنا۔ اَذْهَلَ ہ کو چکرا دینا، چونکا دینا، گھبرا دینا، حیرت میں ڈالنا، کے ہوش گم کرنا، کو پریشان کرنا۔ ہ عن کی سے توجہ ہٹانا، کو کچھ بھلا دینا۔ ذُهُول حیرانی، الجھن، گھبراہٹ، حیرت، سراسیمگی، پریشانی، بدحواسی، بے ہوشی، بے حسی، استعجاب کی حالت میں منہ کھلا کا کھلا رہنا، بوکھلاہٹ، پراگندگی، ہراس، خوف، دہشت، حیرانی، تعجب، اچنبھا، تحیر، ذہنی انتشار، پریشان خیالی، پراگندہ خیالی۔ عن سے توجہ ہٹنا، پھرنا۔ ذاهل بے پروا، غافل، بھولنے والا، تغافل شعار، دیوانہ، آپے سے باہر، کھویا ہوا، بے خیال، بے حواس، مدہوش، سخت حیرت میں۔ مَذْهُول پریشان، گھبرایا ہوا، حواس باختہ، دہشت زدہ، چھکے چھڑایا ہوا، سراسیمہ، حیران، الجھن میں پڑا ہوا، چکرایا ہوا حیران و پریشان، پاگل خیالات میں کھویا ہوا، گم، محو، مستغرق، غافل، پراگندہ دماغ۔ مُذْهِل چونکا دینے والا، حواس باختہ کرنے والا، چکرا دینے والا، حیران کن، پریشان کن، حیرت انگیز۔ مُنْذَهِل گھبرایا ہوا، دہشت زدہ، چھکے چھڑایا ہوا، پریشان، حواس باختہ، حیران و پریشان، پاگل، سراسیمہ، خیالات میں کھویا ہوا، گم، محو، مستغرق، غافل پراگندہ دماغ۔

ذهن ا۔ ذَهَنَ - ذَهْناً اوامر کسی امر کو سمجھنا کا ادراک کرنا، تیزی ذہن میں پر غالب آنا۔ اَذْهَنَ و اسْتَذْهَنَ الرجلَ عن الامر کو کوئی کام بھلا دینا، فراموش کرا دینا۔ ذَهُنَ - ذَهَناً الشيءَ کو سمجھنا۔ ذَهُنَ ذَهَانَةً اچھے حافظہ والا ہونا۔ ذُهِنَ کند ذہن ہونا۔ ذَاهَنَ ہ سے سمجھ سے بڑھ جانا کہا جاتا ہے: انه يذاهن الناس و يفاطنهم وہ ان سے اپنے ذہن اور ہوشیاری سے مقابلہ کرتا ہے۔ الذِهْن جمع اَذْهَان سمجھ، عقلی قوت، حافظہ، قوت۔ مابرجلي ذِهْنٌ میرے پاؤں میں چلنے کی قوت نہیں ہے۔ الذَهَن جمع اَذْهَان سمجھ، زیرکی، کہا جاتا ہے۔ هو من اهل الاذهان وہ زیرک لوگوں میں سے ہے۔ رجلٌ ذُهُنٌ و ذَهِنٌ ذکی و سمجھ دار آدمی۔

۲۔ الذِهْن جمع اذهان چربی۔

۞ ذِهْن جمع اَذْهَان ذہن، دماغ، دل، عقل، فہم، فراست دانشمندی۔ ذِهْنِي عقلی، شعوری، خیالی، ذہنی، دماغی۔ ذِهْنِيَة ذہنیت، ذہنی قابلیت، افتاد طبع، رجحان۔

ذها ذَهَا - ذُهُوّاً تکبر کرنا۔

ذو ا۔ ذُو تثنية ذَوَان جمع ذَوُون صاحب، مالک اس کا اعراب اسمائے خمسہ کا سا ہے۔ ذُو اليد احق قبضہ کرنے والا زیادہ حقدار ہے۔ ذَوُو الأَرحام رشتہ دار لوگ۔ ذا صاحب، یہ اسماء خمسہ میں سے حالت نصب میں ہے۔ کہا جاتا ہے۔ وجدتُه ذا صباح میں نے اسے بوقت صبح پایا۔

ذی: صاحب، اسماء خمسہ میں سے ہے اور حالت جر میں ہے کہ کہا جاتا ہے۔ کان ذلك من ذی قبل یہ گزشتہ زمانہ میں تھا۔ جاء من ذی نفسه وہ خوشی سے آیا۔ الذَوُون و الأَذواء شاہان یمن، ان کے ناموں کا آغاز لفظ ذو سے ہوتا ہے۔ مثلاً ذویزن، ذونواس و ذوریاش۔

۲۔ ذات ذو کا مونث۔ تثنیہ ذَوَاتَا جمع ذَوَات اس کا اس کے تثنیہ و جمع کا اعراب انہیں کے مشابہ مفرد و تثنیہ جمع اسماء کا سا ہوتا ہے کہا جاتا ہے۔ لقيته ذاتَ يوم او ذات ليلةٍ او ذات مرّةٍ میں نے اس سے ایک دن، ایک رات یا ایک مرتبہ ملاقات کی کہا جاتا ہے۔ كان ذلك ذاتَ العُوَيم یہ گزشتہ سال تھا۔ جلس ذاتَ اليمين وہ دائیں جانب بیٹھا۔ لقيته اوّل ذات يَدَين میں سب سے پہلے اس سے ملا۔ القت الدجاجة ذات بطنها مرغی نے انڈا دیا یا بیٹ کی۔

ـــ الصدر   سوچ یاراز للیمین   سیدھی جانب، دائیں جانب للبیّن   حال کہا جاتا ہے لصلحوا ذاتَ بینکم   تم اپنی آپس کی حالت کو درست کرو۔ شفۃٍ   کلمہ کہا جاتا ہے کلّمتہ فمارَدَّ علیَّ ذاتَ شفۃ   میں نے اس سے گفتگو کی تو اس نے جواب میں ایک کلمہ تک منہ سے نہیں نکالا للید   ملکیت کہا جاتا ہے قلّت ذاتُ یدہ   اسکی ملکیت تھوڑی رہ گئی۔ ـــ الجنب   (طب) نمونیا کی بیماری ـــ الرئۃ وذات الصدر و ذات الکبد   (طب) یہ پھیپھڑے، سینے اور جگر کی بیماریوں کے نام ہیں ذاتُ الشیء وہی چیز للذاتُ   وہ چیز جو جانی جاسکے یا اسکی خبر دی جاسکے لسم الذات عند النحاۃ   (نحویوں کے نزدیک) جو کسی ذات کے ساتھ لگایا جاسکے، جیسے الرجل کالاسد   اس کے مقابل اسم المعنی ہے جیسے علم، شجاعت المذوات   قوم کے بڑے لوگ للذاتی   ذات سے منسوب، ذاتی، ذات کا ذات کے متعلق۔

○ ذو (بحالت رفع) ذی (بحالت جر) ذا (بحالت نصب)   مونث ذات جمع ذَوُو   (مذکر) اُولُو و ذَوات   جمع مونث، مالک، رکھنے والا، قابض، آقا، سے مزین و آراستہ یا فراہم شدہ۔ پر مشتمل ذُوعَقل   دماغ والا، ذہین، دانشمند ذُومالٍ   امیر، دولت مند ذُوصحۃ   تندرست صحت مند ذوشان اہم ذوالقُربٰی   رشتہ دار، عزیز غیر ذی زرع غیر مزروعہ (زمین) لمن ذی قبلُ   سے پہلے من ذی نفسہِ   اپنی مرضی سے، خود بخود، طبعی طور پر۔ ذَوُوہ   اس کے رشتے دار، اقارب، اعزاء، لوگ۔ ذووالمودّۃ والمعرفۃ   اس کے دوست اور شناسا۔ ذَوُو الشُبُہات   مشتبہ لوگ، بدنام لوگ ذَوُو الشان   اہم اور ذی اثر لوگ، مجاز لوگ، حکام، معاملہ سے متعلق لوگ لمولو الامر   حکام، زعماء، رہنما لمولو الحل و العقد   بااثر لوگ، بااقتدار لوگ، ذات جمع ذَوات   ہستی، جوہر، قسم، نوعیت، خود، شخص، ذات، شخصیت، وہی، ہو بہو، بعینہ، بجنسہ، خود، آپ للمذوات   رتبہ والے لوگ، ممتاز لوگ، مشہور لوگ ذاتاً   اصالتاً بذات خود ذاتُ البین   نااتفاقی، ان بن، نزاع، پھوٹ، ناچاقی، تنازع، جھگڑا، بے آہنگی، اختلاف، دشمنی، دوستی ذات الجنب   ذات الصدر، پھیپھڑے کی جھلی کا ورم ذاتُ الرئۃ   نمونیا۔ ذات الصدر، سینہ کی بیماری ذات الید   دولت، دولت مندی، مرفہ الحالی ذات ایدینا   ہماری چیزیں ذات الیمین   دائیں طرف ذاتَ الشمال   بائیں طرف ذات الیسار   بائیں طرف ذاتَ مرّۃ   ایک دفعہ، ایک مرتبہ فی ذاتِ مرّۃ   ایک دفعہ، ایک مرتبہ ذاتَ یومٍ   ایک دن فی ذات یومٍ   ایک دن فی ذات غدٍ   آئندہ کبھی، جلد فی ذاتِ   کے بارے میں، بلحاظ، بحوالہ بالذات   کے سوا کوئی نہیں، سب کچھ، سب سے اصالتاً، بذات خود انا بالذات   میں خود فی لندن بالذات   سب جگہوں میں سے لندن میں للسعادۃ بالذات   اشد ضروری، خوشی، اصلی خوشی ذاتُ نفسہِ ذاتُ انفسہم   وہ خود (واحد و جمع) اسکی یا انکی وہی طبیعت ھو بذاتہ:   وہ خود ھو ذاتُہ   وہ خود ذاتُ الشیء:   وہی چیز ذاتُ الاشیاء   چیزیں للسنۃ ذاتھا   اسی سال لذاتہِ   خود اس کا خود، اسی حیثیت سے، اس کی خاطر فی ذاتہ   اسکی ذات میں فی حد ذاتہ   اسکی ذات میں قائم بذاتہ   مستقل، خود قائم، بالکل الگ، تنہا للثقۃ بالذات   خوداعتمادی، اعتماد بالذات حُبُّ الذات و مَحبّۃُ الذات   انانیت، حب ذات للاعتماد علی الذات   خود اعتمادی صریح بذاتہ   صاف ظاہر، بدیہی، اپنی وضاحت آپ کرنے والا المُناقِضُ ذاتَہُ   خود تردیدی للبس ذوات   خاندانی ذَاتی   ذاتی، خود تیار کردہ، خود پیدا کردہ، خود بخود، طبعی، فطرتی، بلا ارادہ، خودرو، خود کرنے والا، خودکار، خود بخود کام کرنے والا، نفسی، ذہنی، داخلی، موضوعی جمع اتیون   داخلیت کے قائل ذاتیاً   خود اصالتاً بذات خود للحکم الذاتی   خود مختاری، آزاد ریاست ذاتیۃ:   شخصیت، ذاتیت، (کسی شخص کی) شناخت تحقیق الذاتیۃ:   کسی شخص کی شناخت، نشاندہی لاذاتیۃ:   غیر یالا شخصیت۔

ذواتی   اونچے درجہ کا، مخصوص، پرتکلف۔

ذاب:   اذابَ - ذَوباً و ذَوَباناً الثلجُ او السمنُ   برف یا گھی کا پگھلنا للرجلُ   ہمیشہ شہد کھانا ت الشمسُ   سورج کی گرمی کا تیز ہونا ـــ دمعُہُ   کے آنسو بہنا، کہا جاتا ہے ذابَ جسمُ الرجل   آدمی کا جسم لاغر و دبلا ہو گیا۔ آدمی لاغر ہو گیا۔ ذوّبَ السمنَ   گھی کو پگھلانا لذابَ اذابۃ السمنَ   گھی کو پگھلانا لِستَذابَ ہُ   سے پگھلانے کی درخواست کرنا للذَوب:   (مص) خالص شہد ذوبُ الذھب   سونے کا پانی یا اس کو پگھلانے والا کہا جاتا ہے۔ ذا الکلامُ ذوبُ الروح   یہ کلام روح پگھلانے والا ہے ناقۃ ذَوَبٌ   فربہ اونٹنی للمذوب   کٹھالی للمِذوبَۃ جمع مَذاوِب   چمچہ للاِذوَاب والاِذوابَۃ:   پگھلا ہوا مکھن کہا جاتا ہے ھو احلی من الذوب بالا ذُوابَۃ   وہ مکھن سے ملے خالص شہد سے زیادہ شیریں ہے۔

۲ ذَاب - ذُوباً و ذَوَباناً الرجلُ   عقل مند ہونے کے بعد بیوقوف ہو جانا للذَاب   عیب للمذوبۃ   ذاب سے اسم مرۃ کہا جاتا ہے ظھرت منہ ذوبۃٌ   اس سے حماقت ظاہر ہوئی۔

۳ ذَاب - ذُوباً و ذَوَباناً علیہ المالُ   کو مال حاصل ہونا کہا جاتا ہے ماذاب فی یدی منہ خیرٌ   مجھے اس سے ذرا بھی فائدہ حاصل نہیں ہوا ذاب لی علیہ حقٌ   میرا حق اس پر واجب وثابت ہوا للذَابَ إذابَۃً حاجتہٗ   اپنی ضرورت پوری کرنا ـــ القومُ امرھم   قوم کا اپنے معاملہ کو سدھارنا لِستَذابَ حاجتہٗ   اپنی ضرورت پوری کرنا ـــ الشیءَ   کو باقی رکھنا۔ الذَوبَۃ   مال کا بچا ہوا حصہ۔

۴ ذَوَّبَ الغلامَ   لڑکے کے گیسو بنانا، دیکھو ذأب۔

۵ لَذاب اِذابۃً علی العدوّ   دشمن پر لوٹ ڈالنا۔

○ ذَاب - ذُوباً و ذوباناً   حل ہونا، پگھلنا، دھیرے دھیرے دوسرے رنگ میں مل جانا، پانی ہو جانا، پتلا ہونا، گھٹنا، سکڑنا، روبہ تنزل ہونا، معدوم ہو جانا، جاتا رہنا، غائب ہو جانا حسرۃً و اسیً   حسرت اور غم سے گھل کر مر جانا ذابَ حیاءً   شرمندگی سے مر جانا۔ ذابت اظفارُہ فی   کے لئے بے سود جدوجہد کرنا۔ سعی لا حاصل کرنا ذَوَّبَ ہ   کو حل کرنا، پگھلانا، پانی کرنا، پتلا کرنا لذَابَ ہ   کو حل کرنا۔ (جیسے پانی میں نمکیاں حل کرنا) کو پتلا کرنا، پانی کرنا، کو پگھلا کرنا (دھات) کو پگھلانا، کو خرچ کرنا، برت ڈالنا، ختم کر دینا۔ اڑا دینا، ضائع کرنا، کھا پی لینا، کا عرق نچوڑ لینا، کی جڑیں کھوکھلی کرنا لذابَ جُھدَہُ   اپنی طاقت ختم کر دینا لذابَ عُصارَۃ مُخِہِ فی   میں دماغ پر بہت زور دینا ذَوب:   تجزیہ، تحلیل، محلول، پگھلانا، گھلنا، پگھلنا، پانی کی طرح کر دینا، پانی بن جانا۔ ذَوَبانُ الثلج (یا الثلوج)   برف کا پگھلنا، برف پگھلنے کا موسم یا برف پگھلنے کی گرمی قابل لِلذوبان:   پگھلنے کے لائق، حل ہونے کے قابل، گھلنے کے لائق، جو حل ہو سکے، تحلیل پذیر، انتشار پذیر تَذویب:   تحلیل، حل، پگھلانا، بکھیلنا، پانی کی طرح کر دینا۔ اِذابۃ بمعنی تذویب ذَائب:   گلایا ہوا، پگھلایا ہوا تحلیل کیا ہوا، پگھلی ہوئی (دھات) حل پذیر، تحلیل پذیر، حل ہونے کے قابل، انتشار پذیر۔

ذاج: ذَاجَ ۔ ذَوْجًا جلدی کرنا۔الماءَ پانی پینا۔

ذاح: ذَاحَ ۔ ذَوحًا تندی سے چلنا۔ وذَوَّحَ الابل اونٹوں کو متفرق کرنا، منتشر کرنا۔

داد: ذَادَ ۔ ذَوْدًا و ذِيَادًا ہُ کو دفع دور کرنا۔ دھتکارنا کہا جاتا ہے۔ ذاد الابلَ عن الماء اس نے اونٹوں کو پانی پر سے ہنکال دیا۔ وذَوَّدَ عن حسبه اپنے حسب کی حفاظت وحمایت کرنا صفت۔ ذَائِد جمع ذُوَّد وذُوَّاد و ذادة۔ اَذَادَ اِذادةً واذْوَدَ اذواداً ہُ مدافعت پر کسی کی مدد کرنا۔ الذَّوْد اونٹنیاں جن کی تعداد تین سے زیادہ اور تین سے کم نہ ہو۔ مونث ہے اس کا واحد نہیں ہوتا یا واحد ہے اور اس کی جمع اَذْوَاد ہے۔

الذَّوَّاد بہت دفع کرنے والا، حقیقت کا حامی۔

المَذَاد چراگاہ۔ المِذْوَد جس سے دفاع کیا جائے، جانوروں کا تھان، بیل کا سینگ، زبان۔ رِجالٌ مَذَاوِدُ ومَذاوِيد اپنے شرف کا دفاع کرنے والے۔

○ ذَادَ ۔ ذَوْدًا و ذِيادًا بکھیر دینا، دور کرنا، بھگا دینا۔ ہ / ہ عن کو سے ہٹانا۔ عن کا دفاع کرنا، کی حفاظت کرنا۔ ذادالنوم عن عينيه نیند کو کسی کی آنکھوں سے بھگا دینا، دور کرنا۔ ذَوْدعن کا دفاع، کی حفاظت۔

ذِيادعن کا دفاع، کی حفاظت۔ مِذْوَد جمع مَذَاوِد ناند تھان (جانوروں کا) پنالی۔ ذائِد جمع ذادة محافظ نگہبان، حافظ۔

داط: ذاطَ ۔ ذَوْطًا ہُ کا گلا گھونٹنا یہاں تک کہ زبان باہر نکل آئے۔ الاناءَ برتن کو بھرنا۔

ذوِط: ذَوِطَ ۔ ذَوَطًا چھوٹی ٹھوڑی والا ہونا صفت۔ اَذْوَط

الذَّوَط ادنی درجہ کے لوگ۔ الذَّوْطة جمع اَذْوَاط (ع) زرد پیٹھ والی مکڑی۔

ذاع: ذَاعَ ۔ ذَوْعًا مالَهُ مال ودولت کو بالکل ضائع کر دینا۔ اَذَاعَ اِذَاعَةً القومُ بما فی الحوض قوم کا حوض کے سارے پانی کو پی ڈالنا۔ الرجلُ ب مالِهِ اپنا مال لے جانا۔

ذاق: ذَاقَ ۔ ذَوْقًا و ذَوَاقًا ومَذاقًا الشيءَ کو چکھنا۔ ۔۔۔ العذابَ عذاب بھگتنا۔ ذَوْقًا و ذَوَاقًا الرجلَ و ماعند الرجل کو آزمانا، جانچنا کہا جاتا ہے۔ ما ذاقَ ذَواقًا اس نے کسی چیز کو نہیں آزمایا۔ اَذاقَ اِذَاقَةً الشيءَ کو کوئی چیز چکھانا۔ تَذَوَّقَ الشيءَ کو تھوڑا تھوڑا چکھنا۔ تَذاوَقَ القومُ الشيءَ لوگوں کا کسی چیز کو چکھنا کہا جاتا ہے۔ تَذاوَقوا الرماحَ انہوں نے نیزوں کو ہاتھوں میں لے لیا، سنبھال لیا۔ اِسْتَذاقَ ہُ کو آزمانا، کا تجربہ کرنا۔ لهُ

الامرُ کو با آسانی دستیاب ہونا۔ الذَّوْق قوت ذائقہ، طبیعت کہا جاتا ہے: هو حسن الذوق للشعر اس نے شعر کے لئے اچھی طبیعت پائی ہے۔

الذَّوَاق مزہ (کہا جاتا ہے ذَواقُهُ طيِّبٌ کا مزہ خوشگوار ہے) طبیعت۔ الذائقة قوت ذائقہ۔

المَذاق مزہ کہا جاتا ہے۔ مَذاقُهُ طيِّبٌ اس کا مزہ اچھا ہے۔ هو مُرُّ المَذاق اس کا مزہ کڑوا ہے۔

○ ذاقَ ۔ ذَوْقًا و ذَوَاقًا و مَذَاقًا ہ (خوراک وغیرہ) چکھنا کا نمونہ دیکھنا۔ ہ کو آزمانا، کا تجربہ کرنا، کو آزما کر دیکھنا، کو تجربۃً استعمال کرنا، کو جانچنا، کا مزہ لینا، کی آزمائش کرنا، کو جھیلنا، برداشت کرنا، گوارا کرنا، کی کڑیاں جھیلنا، کی مشکلات میں سے گزرنا، کی تکلیفیں برداشت کرنا (مصیبت) اٹھانا۔ اَذَاقَ ہ ہ کو کوئی چیز چکھانا، کو کسی چیز کا نمونہ دکھانا، کو کوئی چیز چکھنے کے لئے دینا۔ تَذَوَّقَ ہ کو آہستہ آہستہ چکھنا، بار بار چکھنا، پوری طرح چکھنا، کا مزہ لینا، کا احساس ہونا، کو سمجھ لینا۔ سے پوری طرح لطف اندوز ہونا، کا مزہ اٹھانا۔ من سے لذت یاب ہونا۔ ذَوْق جمع اَذْوَاق قوت ذائقہ۔ ذوق فی کا ذوق (جیسے ادبی ذوق) (کے لئے) اثر پذیری۔ زود حسی، سریع الحسی، لطافت، انسانیت، خوش خلقی، سلیقہ، پسند، ذوق، رغبت، میلان، جھکاؤ، شوق، چاہ، مزہ، لذت، ذائقہ، مہک۔ الذوق السليم اچھا ذوق۔ ذَوْقِی مزے کا، مزے دار، ذائقہ دار، لذیذ۔

ذَوَاق مزہ۔ ذَوَّاق خوش خوراک، لذیذ کھانوں اور شرابوں کا شوقین، صاحب ذوق کھانوں اور شرابوں کا مبصر۔ مَذَاق مزہ۔ ذائقة قوت ذائقہ۔

ذوی: ذَوِیَ ۔ وذَوَی ۔ ذَوِيًّا النباتُ پودہ کا مرجھانا، سوکھنا۔ اَذْوَی اِذْوَاءً ہُ کو مرجھا دینا، خشک کرنا۔

۔ الذِّوی بکری کے چھوٹے بچے۔ الذَّوَاة تربوز انگور وغیرہ جیسی اشیاء کا چھلکا۔

○ ذاوٍ مرجھایا ہوا، پژمردہ، سوکھا ہوا، جھکا ہوا۔ ذی وهَذِی مونث قریب کے لئے اسم اشارہ۔ ذی دیکھو ذو۔

ذیت: ذَيْتَ ذَيْتَ (تکرار یا عطف کی وجہ سے) بات یا کام کے لئے کنایہ ہے۔ جیسے قلتُ له ذيتَ ذيتَ میں نے اس سے ایسا ایسا کہا۔ یا فعلتُ ذيتَ ذيتَ میں نے ایسا ایسا کیا، اسی طرح ذَيًّا ذَيًّا اور ذَيَّةَ ذَيَّةَ کا حال ہے۔

ذاج: ذَاجَ ۔ ذَيْجًا الماءَ پانی پینا۔ ذايَجَ مُذايَجَةً ہُ کے ساتھ مل کر پینا۔

ذاخ: ذَيَّخَت النخلةُ کھجور میں قلم نہ لگنا، گابھا نہ لگنا۔ اَذَاخَ اِذاخةً بنی فلان کو ذلیل کرنا۔ ۔۔۔ بالمكان جگہ کے ارد گرد چکر لگانا، کے آس پاس گھومنا۔ الذِّيخ جمع اَذْيَاخ و ذُيُوخ و ذِيَخة (ح) دلیر بھیڑیا۔ (اس کی مادہ ذیخۃ) (ح) زیادہ بالوں والا۔ مربجو (ح): گھوڑا، تکبر (فک) ایک سرخ رنگ کا ستارہ۔

ذار: ذَارَ ۔ ذَيْرًا ہُ کو ناپسند کرنا۔

الذَّيْرة مٹی ملا گوبر۔

ذاع: ا۔ ذَاعَ ۔ ذَيْعًا و ذُيُوعًا و ذَيْعُوعةً وذَيَعانًا الخبرُ خبر کا پھیلنا۔ کہا جاتا ہے۔ ذاعَ فی جلده الجربُ اسکی جلد میں کھجلی سب طرف سرایت کر گئی۔ اَذَاعَ اِذَاعةً الخبرَ و بالخبر خبر پھیلانا، نشر کرنا۔ السرَّ و بالسرِّ راز ظاہر کرنا۔ اِنْذَاعَ الخبرُ خبر کا پھیل جانا۔ الاذاعة (مص) ریڈیو جیسے الاذاعة اللبنانية ریڈیو لبنان یعنی الراديو اللبناني، دار الاذاعة ریڈیو اسٹیشن۔ المِذْيَاع میکروفون، ریڈیو۔ جمع مَذَايِيع وہ شخص جو اپنے راز کو نہ چھپائے، آپ کہتے ہیں۔ فلانٌ للاسرار مِذياعٌ وللاسباب مِضْيَاعٌ فلاں شخص رازوں کو افشا کرنے والا اور اسباب کو ضائع کرنے والا ہے۔

۲۔ اَذَاعَ اِذَاعةً القومُ ما فی الحوض او بمافيه لوگوں کا حوض کے تمام پانی کو پی جانا۔ ۔۔۔ بالشيءِ چیز کو لے جانا۔

○ ذَاعَ ۔ ذُيُوعًا پھیلنا، گردش کرنا، نشر واشاعت ہونا، دور تک پھیلنا، افشا ہونا، قبل از وقت معلوم ہونا، بات کا کھل جانا، عام لوگوں کو معلوم ہونا، عام لوگوں کے علم میں ہونا۔ اَذَاعَ ہ / ب کو پھیلانا، کی نشر واشاعت کرنا، کی اشاعت کرنا، کا اعلان کرنا، کو عوام کے علم میں لانا، کو شائع کرنا، منتشر کرنا، کو دکھانا، فاش کرنا، ظاہر کرنا، واضح کرنا، عیاں کرنا، آشکارا کرنا، صاف صاف دکھانا، کی گواہی دینا، منکشف کرنا، افشا کرنا۔ ہ (برقی رویں) چھوڑنا، کو براڈ کاسٹ کرنا، ارسال کرنا۔ ہ علی ریڈیو کا کوئی خبر عوام کے لئے براڈ کاسٹ کرنا۔ اَذَاعَ بالتلفزة ہ کوئی چیز ٹیلی کاسٹ کرنا۔ ذُيُوع دور تک پھیلا ہونا، عام ہونا، پھیلنا، پھیلاؤ، منتشر کرنا یا ہونا، انتشار، نفوذ (خبروں کی) گردش۔ مِذْيَاع جمع مَذَايِيع چغل خور، راز افشا کرنے والا، بدگو، غیر دانشمند شخص، ریڈیو سٹیشن، براڈ کاسٹنگ سٹیشن، براڈ کاسٹنگ، مائیکروفون، ریڈیو سیٹ۔ اِذاعة پھیلانا، افشا کرنا، اشاعت اعلان، باضابطہ اعلان، شائع شدہ

(کتاب وغیرہ) اظہار، افشاء، انکشاف، منکشف کرنا، پلے بیک (ٹیپ کا) براڈ کاسٹنگ، ریڈیو جمع اذاعات (ریڈیو) براڈ کاسٹ، ارسال۔ اذاعة تلفزیونیة ٹیلی ویژن براڈ کاسٹ ٹیلی کاسٹ۔ اذاعة لاسلکیة اور اذاعة رادیو فونیة ریڈیو براڈ کاسٹ، براڈ کاسٹنگ، ریڈیو۔ اذاعة البولیس پولیس ریڈیو۔ مَجَلَّةُ الاذاعَة ریڈیو میگزین، ریڈیو کا مجلہ۔ ذائِع دور دور تک پھیلا ہوا، عام، گردش کناں، زیر گردش، بہت لوگوں کو معلوم۔ ذائِعُ الصیت مشہور، بہت مشہور۔ مُذِیع پھیلانے والا، افشا کرنے والا، اشاعت کرنے والا، اعلان کرنے والا، براڈ کاسٹ کرنے والا، ارسال کرنے والا (ریڈیو) ٹرانسمیٹر، ریڈیو اناؤنسر (اعلان کرنے والا) مُذِیعَة جمع مذیعات خاتون اناؤنسر (ریڈیو)

ذیف الذِیُفان و الذِیفان و الذیفَان زہر قاتل۔

ذال ذَالَ ۔ ذَیُلاً الثوبُ کپڑے کا اتنا لمبا ہونا کہ زمین کو چھوئے۔ الطائرُ پرندہ کا اپنی دم کو کھینچنا یا پھیلانا۔ الناقة بذَنَبِها اونٹنی کا اپنی دم کو اپنی رانوں پر پھیلانا۔ ت الجاریةُ لڑکی کا دامن گھسیٹتے ہوئے ناز و انداز سے چلنا۔ فلانٌ اِلی فلان سے گستاخی کرنا۔ ذَیَّلَ الثوبَ کپڑے کو لمبا کرنا۔ الکتابَ کتاب کے آخری میں کچھ لکھنا۔ اَذَالَ اِذالَةً و اَذْیَلَ اِذیالاً الثوبُ کپڑے کا دامن والا ہونا۔ الرجلُ ثوبَهُ کپڑے کا دامن بنانا، دامن کو دراز کرنا۔ المرأةُ قِناعَها عورت کا برقع کو لٹکانا۔ الدمعَ آنسو بہانا۔ تَذَیَّلَ تِ الجاریةُ لڑکی کا دامن گھسیٹتے ہوئے انداز سے چلنا۔ فی الکلام بغیر جھجکنے کے بہت کلام کرنا۔ الفرسُ فی استنانه ای فی عَدْوِہ گھوڑے کا دوڑنے میں خوشی سے دم ہلانا۔ الذَیْل جمع اَذْیال و ذُیُول و اَذْیُل چیز کا آخر کہا جاتا ہے۔ طَالَ ذیلُهُ اسکی حالت اچھی ہوگئی اور مال دولت کی کثرت ہوگئی۔ ذیلُ الثوب کپڑے کا دامن۔ ذیلِ الریح ریت پر ہوا کے نشانات، زمین پر ہوا کی لائی ہوئی خاک۔ الفرس گھوڑے کی دم۔ اَذْیالُ و ذُیُولُ الناس ادنی درجے کے لوگ۔ الذَائِل (فا) دامن والا۔ درعٌ ذائِلٌ او ذائِلَةٌ دراز دامن والی زرہ۔ الذَیّال لمبے دامن والا۔ ثوبٌ مُذَالٌ لمبے دامن والا کپڑا۔ درعٌ مُذَالة لمبی زرہ۔ المِذْیَال لمبے دامن والا (مذکر و مونث دونوں کے لئے)۔

۲۔ذَالَ ۔ذَیْلاً الشیءُ ادنی ہونا۔ ت حالُهُ پست و فروتر ہونا۔ اَذَالَ اذالَةً و اَذْیَلَ اِذیالاً ہُ کی تحقیر کرنا۔ فرسَهُ او غلامَهُ گھوڑے یا غلام کی دیکھ بھال نہ کر کے اس کو لاغر و دبلا کرنا۔ مالَهُ کا مال خرچ کرنا۔ تَذَایَلَ ت حالُهُ کی حالت کا پست و فروتر ہونا۔ الذَیْل جمع اذیال و ذُیُول و اَذْیُل حقیر حیثیت کہا جاتا ہے۔ ہو فی ذیلٍ ذائِلٍ وہ سخت حقیر حالت میں ہے۔ المُذَالَة باندی، لونڈی مثل ہے۔ اخیلُ من مذالة باندی سے زیادہ متکبر۔

۳۔ارضٌ مُتَذَیِّلة وہ زمین جس پر ہلکی سے بارش ہوئی ہو۔

ذَیَّلَ ہ (خصوصاً کتاب) کتاب میں ذمیمہ یا تتمہ لگانا، کا اضافہ کرنا۔ ہ کے ساتھ آخر میں کوئی چیز لگانا۔ اَذَالَ ہ کو روندنا، پامال کرنا، کو کم رتبہ کرنا، کو بے قدر کرنا۔ ذیل جمع ذُیُول و اَذیال چیز کا سب سے نیچے یا پیچھے کا حصہ۔ نچلا سرا، دم، سنجاف، مغزی، گوٹ، جھالر، حاشیہ، کنارہ (کپڑے کا) پوشاک کا دامن، شملہ، دنبالہ، کوٹ کے گریبان کی لوٹ (صفحہ کا) نچلا حصہ۔ تتمہ، ضمیمہ، اضافہ، ذیل، ملحقات، نوکر چاکر، خدم و حشم، نتیجہ۔ فی ذیلہ اس کے فوراً بعد۔ طاهر الذیل معصوم، بے قصور، بے گناہ، دیانتدار۔ طهارة الذیل بے گناہی، معصومیت اخلاقی، دیانت داری، ایمانداری۔ طویلُ الذیل لمبا، طویل دور تک پھیلا ہوا، بڑا، پورا۔ تَمَسَّكَ باذیاله کا دامن پکڑنا۔ جرّ علیه ذیلَ العفاء کا نام و نشان مٹا ڈالنا۔ لاذباذیال الشیء کسی چیز سے رجوع کرنا۔

ذام: ذَامَ ۔ ذَیْمًا و ذامًا ہُ پر عیب لگانا، کی مذمت کرنا صفت۔ مَذِیم و مَذْیُوم۔ الذام و الذَیْم عیب مذمت نقص، برائی۔

ذین : الذِین عیب۔

# ر

تلفظ الراء۔ حروف تہجی کا دسواں حرف اور حروف ابجد میں ۲۰۰ سے عبارت ہے۔

راب ا۔ رَأَبَ ـ رَأْباً الصدعَ: تڑخن کی مرمت کرنا، اصلاح کرنا، شگاف پر کرنا۔الشیءَ: کو جمع کر کے نرمی سے باندھنا۔ بینهم: کے درمیان صلح کرانا۔ ارْتَأَبَ إرْتِأباً الصدعَ: تڑخن کی مرمت کرنا، اصلاح کرنا، شگاف پُر کرنا۔الرَّأْب (مص) جمع رِئاب: تڑخن، شگاف، پھٹن، سردار۔کہا جاتا ہے: کفی فلان رأباً لامرك: تمہارے کام کی درستی کے لئے فلاں شخص کافی ہے۔الرُّؤْبة جمع رِئاب و رُؤْبات: لکڑی وغیرہ کا ٹکڑا، وہ چیز جس سے کسی چیز کی پھٹن کو درست کیا جائے، شگاف پاٹا جائے۔ الرِئاب: اصلاح کرنے والا۔کہا جاتا ہے هو رِئاب بنی فلان: وہ فلاں قبیلہ کا مصلح ہے۔المَرْأَب: کاروں، موٹر سائیکلوں کا ورکشاپ، یا ان کی مرمت گاہ، گیراج، موٹر خانہ۔

۲۔رَأَبَ ـ رَأَباتِ الارضُ: سبزی کاٹنے کے بعد زمین کا سرسبز ہونا۔

۳۔الرُّؤْبة جمع رِئاب و رُؤْبات: گاڑھا دودھ، رات کی گذری ہوئی ایک گھڑی۔

۴۔رَأْبَلَ رَأْبَلَةً: چلنے میں ایک طرف جھکنا۔تَرَأْبَلَ القومُ: چوری کا پیشہ اختیار کرنا۔ علیه: پر غارت ڈالنا، شیر کا سا فعل کرنا (یعنی شیر کی طرح حملہ کرنا)۔الرِئْبال و الرِیبال جمع رَآبیل و رَآبل و رَآبلة و رَیابیل (ح): شیر۔(ح): بھیڑیا۔

○ راء: حرف "ر" کا نام۔

○ رِئة جمع رِئون و رِئات: پھیپھڑا۔الرِئوی: پھیپھڑوں کا، شش، شش کی خرابی یا ورم شش کا، نمونیائی، پھیپھڑوں سے متعلق۔

○ رَأَبَ ـ رَأْباً ه: شگاف وغیرہ کی مرمت کرنا، کار وغیرہ کو جوڑ جاڑ کر ٹھیک کر لینا، کی تصحیح کرنا، کو ترتیب سے لگانا، سیدھا کرنا۔رُؤْبة: ٹکڑا (شگاف وغیرہ کی مرمت کرنے کے لئے)۔مِرْأب جمع مَرائِب: مرمت کرنے کی دوکان، موٹر خانہ، گیراج۔

○ رابور: رپورٹ۔

رات: الراتینج (لـ): گندہ بروزہ، بروزہ، صنوبر کا گوند۔

رأد: ا۔ رَؤُدَ ـ رُؤُودَةً الغصنُ: شاخ کا بہت ترا ور نازک ہونا۔صفت رَؤُد۔ تَرَأَّدَتِ الریحُ: ہوا کا ادھر ادھر چلنا۔ الرجلُ: بوڑھے آدمی کا اٹھنے میں کانپنا۔ و ارْتَأَدَ الغلامُ: خوشی سے لڑکے کا ہلنا۔ الغصنُ: شاخ کا جھکنا۔ العنقُ: گردن کا پیچ کھانا۔الرَّأْد و الرَّأْدَة و الرُّؤْدَة و الرُّؤُودَة: جوان حسین عورت۔الرُّؤْد: جوان حسین عورت، مزاج کی نزاکت، سہولت، نرمی۔الرِئْد جمع أرْآد: نئی شاخ یا نرم شاخ (درخت یا پودے کی)۔

۲۔تَرَأَّدَ و تَرَاءَدَ الضحی: روشنی کا پھیلنا، دن چڑھنا۔رَأْدُ و رائِدُ الضحی: چاشت، آفتاب کے بلند ہونے اور روشنی پھیلنے کا وقت۔

۳۔الرُّؤْد و الرَّأْد: کان کے نیچے جبڑے کی اٹھی ہوئی ہڈی۔الرِئْد جمع أرْآد: ہم عمر۔کہا جاتا ہے هذا رِئْدِی: یہ میری عمر کا ہے۔

۴۔الرادِیُولا (ن): کتان جیسے ایک پودے کی جنس۔

○ رُؤْد: نرم، نازک۔رُؤْد و فتاة رُؤْد: نازک بدن نوجوان لڑکی۔رِئْد جمع أرْآد: ہم عمر، ہم عصر۔

○ رادار: راڈار، لاسلکی آنکھ (radar)

○ رادِیکالی: انتہا پسندانہ، انتہا پسند گروہ کا رکن۔

○ رادیو: ریڈیو۔

○ رادِیُولوجی: تاب کاری طب۔

○ رادِیُوم: ریڈیم۔ذُو رادیوم فاعل: تابکار۔

رأر: رَأْرَأَ: پتلی پھرانا، تیز دیکھنا۔ بعینیه: آنکھوں کو حرکت دینا اور گھمانا۔صفت رَأْرَأ مونث رَأْرَأة و رَأْرَاء و رَأْرَأَة۔ ـ تِ الظباءُ: ہرنیوں کا دمیں ہلانا۔ السحابُ او السرابُ: بادل یا سراب کا چمکنا۔ الرجلُ: پڑھتے اور بولتے ہوئے حرف راء زیادہ بولنا۔

○ رَأْرَأَ بعینیه: آنکھیں گھمانا، مٹکانا۔

رأس: ا۔ رَأَسَ ـ رِئاسةً القومَ: قوم کا سردار ہونا۔ رَؤُسَ ـ رِئاسةً: سردار ہونا۔رَأَّسَ هُ: کو سردار بنانا۔تَرَأَّسَ و ارْتَأَسَ: سردار ہونا۔الرأس: قوم کا سردار۔الرائِس (فا) جمع رُؤَّاس: حاکم۔الرئیس جمع رُؤَساء: قوم کا سردار، پیشوا۔(ع): فوجی رتبہ جو نقیب کے برابر ہے، کیپٹن (آرمی کا)، لفٹیننٹ (بحریہ کا)۔الرَّیِّس جمع رُؤَساء: قوم کا سردار، پیشوا۔(مو): دونالی بانسری۔الرئیس: مضبوط سرداری والا۔المَرْؤُوس: ماتحت (سردار کا)۔

۲۔رَأَسَ ـ رَأْساً هُ: کے سر پر مارنا۔رُئِسَ: سر میں تکلیف محسوس کرنا۔ارْتَأَسَ هُ: کو گردن سے پکڑ کر اسے زمین کی طرف جھکانا۔ الشیءَ: کے سر پر سوار ہونا۔الرأس جمع أرْؤُس و رُؤُوس و رُؤْس و آراس (ع ا): سر (انسان یا جانور کا)، مویشی۔(چنانچہ کہا جاتا ہے اربعون راساً من الغنم: چالیس راس مویشی)، چیز کا سب سے بلند حصہ۔ او ما یسمونه بالبنجق (مو): بربط کی

گردن کے بعد پچھلی طرف پھینکی ہوئی برچھی کی شکل کا آخری جزء۔رأس الشهر او العام: مہینہ یا سال کا پہلا دن۔کہا جاتا ہے فعله رأساً: اس نے اس کو ابتداء میں کیا۔ولدت ثلاثةً رأساً على رأسٍ اسی نے تین بچے یکے بعد دیگرے جنے۔رُميتُ منك في الرأس: میرے متعلق تمہاری رائے اس قدر بری ہے کہ تم میری طرف دیکھ بھی نہیں سکتے۔ هذا قِسمٌ برأسه یہ خود مستقل ایک قسم ہے۔ انت على رأس امرك تم اپنے کام کے سرے پر ہو۔رِئاسُ السيف: کا قبضہ۔کہا جاتا ہے انت على رِئاسِ امرك تو اپنے کام کے سرے پر ہے۔ الرَئيس زخمی سروالا یا سر کی تڑکی ہوئی ہڈی والا۔ الرُؤَيس (ن) پھول اور شگوفے نکلنے کے نظام کی ایک شکل۔الأرأس مونث رَأساء: بڑے سروالا۔ الرّأس: سریاں بیچنے والا۔المِرْآس من الخيل: گھڑ دوڑ میں دوسرے گھوڑوں کے سروں کو کاٹنے والا گھوڑا، گھڑ دوڑ میں سبقت لیجانے والا گھوڑا۔ المَرْؤُوس: بڑے سروالا، زخمی سروالا۔الرَوائِس واحد رَئِيسَة اگلے بادل، وادیوں کے بالائی حصے۔ الرُؤَاسِيَ: بڑے سروالا۔

۳۔رَأَسَ - رَأْسًا السيلُ الغُثاءَ: سیلاب کا کوڑا کرکٹ جمع کرنا۔

رَأَسَ - رِئاسَةً ہ: کا سربراہ ہونا، صدر ہونا، صدر جلسہ ہونا، کرسی نشین ہونا، نگران ہونا، کی صدارت کرنا، کا سردار ہونا، صدر ہونا (کسی جماعت کا) امیر ہونا، کی راہنمائی کرنا، کا اہتمام کرنا، کی ہدایت کاری کرنا، کا انتظام کرنا، کو چلانا، کا بندوبست کرنا۔رَؤُس - سردار ہونا، صدر ہونا، راہنما ہونا۔رَأَّسَ ہُ: کو بطور صدر، رہنما، سردار حاکم، امیر یا بڑا افسر مقرر کرنا، کو ہدایت کار یا رہنما بنانا، کو ہدایت کاری انتظام و انصرام میر مجلسی یا عہدہ صدارت سونپنا۔تَرَأَّس: بمعنی رَأَسَ۔ اِئْتَرَسَ: سردار، رہنما، حاکم، امیر ہونا یا بن جانا، سربراہ، یا ہدایت کار یا ڈائریکٹر ہونا یا بن جانا۔

رأس (مذکر و مؤنث) جمع رُؤُوس و اَرْؤُس: سر، راس (چوپایہ کا)، سردار، مکھیا، سالار، سرخیل، قائد، فوجی سردار، ڈاکوؤں کا سرغنہ، سربراہ رہنما، بالائی حصہ، بالائی سرا، نوک، چوٹی، سب سے بلند حصہ، راس، مثلث کا راس، چندیا، حد، انتہا، کنارا، خاتمہ، اختتام، انجام۔ سمندر میں دور تک گئی ہوئی چٹان، گردنہ، بڑا حصہ، شروع، آغاز۔رأسًا براہ راست، فی الفور، اک دم، اسی وقت، فوراً، بلا تاخیر۔برأسه مستقل، بالکل الگ، بجائے خود ایک درجہ میں، خود مکتفی۔عِلمٌ برأسه سائنس بجائے خود، بذاتہ یا بنفسہ۔رَأْس بِرَأْس (دونوں) یکساں، ایک ہی طرح، ایک دوسرے کی طرح، بلا امتیاز۔على رأسِ: کے سرفہرست، کے خاتمہ پر، کے شروع میں، سے پہلے۔على الرأسِ و العين بڑی خوشی سے، جیسا آپ چاہیں، خدمت کے لئے تیار، حاضر۔على رُؤُوس الاشهاد: کھلم کھلا، علی الاعلان، ساری دنیا کے سامنے۔رَأْسًا على عَقِبٍ: بالکل الٹا، اوندھا، الٹ پلٹ، درہم برہم، ابتری افراتفری۔قَلَبَهُ رأسًا على عقبٍ: کسی چیز کو بالکل الٹا یا اوندھا کر دینا، کو درہم برہم کر دینا۔من الرأسِ اِلى القدم یا من الرأس اِلى أَخْمَصِ القدم: سر سے پاؤں تک، از سرتا پا۔رفع به رأساً: کی طرف توجہ کرنا۔رَأْسُ الآفات برائی کی جڑ۔رأس مال جمع رُؤُوس اموال: سرمایہ۔رَأْس تنُّورة: تیل کا مرکز (مشرقی سعودی عربیہ میں)۔راسُ ثُوم: لہسن کی پوتھی۔ راسُ الجِسْر: سرحدی دریا کے پار دشمن کے علاقہ میں بنا ہوا مورچہ۔رأس حَامِيَة: جوشیلا شخص، تیز مزاج، چلتا پرزہ، دلیر، عاقبت نااندیش، مفسد، فتنہ انگیز۔رأسُ السنة: نیا سال۔رأسُ العمود: ستون یا چوکور ستون کا بالائی حصہ۔رأسُ الكتاب: خط پر اپنا چھپا ہوا پتہ، خط لکھنے کا کاغذ جس پر اپنا پتہ چھپا ہوا ہو۔مَسْقَطُ الرأس: جائے پیدائش، آبائی شہر، قصبہ، گاؤں وغیرہ۔سَمْتُ الرأس: سمت الراس، پورا عروج۔البلد الرأس: دار الحکومت۔رُؤُوسُ الاصابع: پیر کی انگلیوں کا اگلا حصہ۔رَأسي: سر کا، سر کے متعلق، بڑا، خاص، اول، اعلی، سیدھا، کھڑا، عمودی مستقیم۔رَاسمالي: ساہوکارانہ، سرمایہ دارانہ جمع اسماليون: ساہوکار، سرمایہ دار، دھنی، پونجی والا۔رأسمالِيّة: سرمایہ داری، سرمایہ داری کے اصول۔

رئيس جمع رُؤَساء: سربراہ، نگران، سرگروہ، پیشوا، سردار، رئیس، صدر، رہنما، آقا، مالک، حاکم، افسر، ڈائریکٹر، ہیڈ ماسٹر، پرنسپل، چیئرمین، گورنر، پریذیڈنٹ، منیجر، سپرنٹنڈنٹ، بینڈ ماسٹر، بڑا، بالاتر، کیپٹن (عسکری) رئیس اول: فوجی رتبہ کیپٹن اور میجر کے درمیان کا۔ رئيس الأساقِفَة: لاٹ پادری۔رئيس البلدية: میئر۔رَئيس التحرير: ایڈیٹر انچیف۔رئيس اركان الحرب: چیف آف جنرل سٹاف۔رئيس التشريفات: چیف آف پروٹوکول، ماسٹر آف سیریمنیز۔ رئيسُ الشمامسة: ارچ ڈیکن arch deacon (اسقف سے نیچے)۔رئيس عُرَفاء: ماسٹر سارجنٹ۔رئيس الأقسام: (ریلوے میں) ٹیکنیکل ڈائریکٹر جنرل۔رئيسُ النُوَّاب پارلیمنٹ کا پریذیڈنٹ، ایوان زیریں کا سپیکر۔رئيسُ هَيْئَةِ اركان الحرب: چیف آف جنرل سٹاف۔رَئيسُ الوزراء: وزیر اعظم۔رئيسُ الوزارة وزیر اعظم۔ رَئِيسة: خاتون منیجر، خاتون ڈائریکٹر، زنانہ مذہبی گروہ کی سربراہ۔رَئيسي: بڑا، خاص، اہم ترین۔ دَوْرٌ رئيسي: ہیرون کا کردار، ہیرو کا کردار۔سبب رئيسي: بڑا یا اہم مقصد یا نصب العین، بڑی وجہ۔ شارِعٌ رَئِيسِي: بڑی سڑک۔الفضائل الرئيسية: اصلی نیکیاں۔مقالة رَئِيسِية: ایڈیٹوریل، افتتاحیہ، اہم مضمون، مقالہ افتتاحیہ۔رَيِّس، بمعنى رئيس: (بحریہ کا) میٹ (کیپٹن سے نچلے درجہ کا)۔رَيِّس مُمْتَاز: درجہ سوم کا چھوٹا افسر، (بحری فوج میں)۔ رِئاسَة و رِيَاسَة (نیز رآسة): قیادت، رہنمائی، رہبری، قیادی حیثیت، بندوبست، انتظام، دیکھ بھال، ڈائرکشن، میر مجلسی، عہدہ صدارت، منصب صدارت، نگرانی۔رئاسة الوزراء: وزیر اعظم کا عہدہ۔ مدار المہام کا عہدہ۔دارُ الرِياسَة: ایوانِ صدر۔تَرَؤُّس: انتظام، بندوبست، دیکھ بھال، ڈائریکشن، میر مجلسی، عہدہ صدارت۔رَوَائِس: وادی کی کھڑی چٹانیں۔ مَرْؤُوس: ماتحت، جمع مَرْؤُوسُون: ماتحت، سبالٹرن، لفٹنن، لفٹیننٹ۔

راف: رَأَفَ - رَأْفَةً و رَؤُف - رَآفَةً و رَئِفَ - رَأْفًا و تَرَأَّفَ به: پر بہت مہربانی کرنا صفت رَؤُوف و رَؤُف و رَأْف و رَئُف و رَائِف۔ رَأَّفَ و اِسْتَرْأَفَ ہُ: کو منانا، راضی کرنا، رحم کرنے پر اُکسانا۔تَرَأَّفُوا: ایک دوسرے پر مہربانی کرنا۔الرَأْف: شراب۔

رَأَفَ - و رَؤُفَ - رَأْفَةً و رَآفَةً ب: پر مہربانی کا اظہار کرنا، مصیبت میں کسی کے کام آنا یا اس کی مدد کرنا، پر مہربانی کرنا، مہربان ہونا، رحیم و کریم ہونا۔تَرَأَّف بمعنی راف به۔رَأْفَة و رَآفة: رحم، ترس، مہربانی، نوازش، کرم۔رَؤُوف: رحم کرنے والا، مہربان، رحیم و کریم، رحم دل، ترس کھانے والا، فیض رساں۔ اَرْأَف: زیادہ مہربان، زیادہ رحیم و کریم۔ب: پر، کے بارے میں)

رَأْفِيا: ایک قسم کی کھجور کے درخت کے پتوں کا لمبا اور پتلا مواد جو چٹائیاں وغیرہ بننے میں استعمال کیا جاتا ہے۔

رال: اِلْسْتَرْأَلَ الرَأْلُ: شتر مرغ کے بچے کا مضبوط

ہونا۔ ـــ النباتُ سبزی کا دراز ہونا، نباتات کا اونچا ہونا۔ الرَأْلُ مؤنث رَألَة جمع رِئَال و ارْؤُل و رِئْلان و رِئالَة (ح) شترمرغ کا بچہ۔ نعامةٌ مُرْئِلَة بچے والی مادہ شترمرغ۔ المُرائِل جلدی کرنے والا۔

۳- الرُؤَال گھوڑے کے منہ کی جھاگ۔ الرائِل و الرَاؤُول دانت کے پیچھے زائد نکلا ہوا دانت، ٹیڑھا دانت۔

رام ا- رَأَم - رَأْماً القِدْحَ تیر کی چھڑ یا تیر کو درست کرنا، کی اصلاح کرنا یا مرمت کرنا۔ رَئِمَ - رَأْماً و رِئْماناً الجرحُ زخم کا انگور بندھنا۔ ارْأَمَ اِرْآماً الجرحَ زخم کو علاج کر کے اچھا کرنا۔

۲- رَأَمَ رَأْماً الحبلَ رسی کو مضبوط بٹنا۔ ارْأَمَ اِرْآماً الحبلَ رسی کو مضبوط بٹنا۔

۳- رَئِمَ - رَأْماً و رِئْماناً الشیءَ سے محبت کرنا، الفت کرنا۔ ـــ تِ الناقةُ ولدَها اونٹنی کا اپنے بچے پر مہربان ہونا صفت: رائِم و رائِمَة و رَؤُوم جمع رَوائِم۔ مثل ہے: ظِئْرٌ رَؤُومٌ خیرٌ من اُمٍّ سَؤُوم اجنبی دودھ پلانے والی جو دودھ پینے والے بچہ پر مہربان ہو اس ماں سے بہتر ہے جو اپنے بچے سے اکتا جائے اور اس کی پرورش نہ کرے۔ کہتے ہیں: هو رَؤُومٌ للضیم وہ ذلیل ہے اور ذلت پر راضی ہو جانے والا ہے۔ ارْأَمَ اِرْآماً الناقةَ اونٹنی سے دوسری کے بچے سے محبت کرانا۔ ـــ ہٗ علی الأمر کو کسی کام پر مجبور کرنا۔ ترَأَمَہٗ و ترَأَمَ علیه پر رحم کرنا، مہربانی کرنا۔ الروائم چولھے کے پتھر۔

۴- الرِئم مؤنث رِئْمَة جمع ارْآم و آرام (ح) سفید ہرن۔ الرُؤام لعاب۔

○ رَأَمَ - رَأْماً ہٗ کی مرمت کرنا۔ رَئِمَ - رِئْماناً ہٗ سے شفقت کے ساتھ محبت کرنا، بے حد پیار کرنا، کے ساتھ شفقت سے پیش آنا، کے ساتھ محبت سے کھیلنا، کو پچکارنا، سے پیار کرنا، پر ہاتھ پھیرنا، کو سینے سے لگانا۔ رِئْم جمع ارْآم سفید آہو کی ایک قسم۔ رَؤُوم اپنے بچے کے ساتھ محبت کرنے والی، شفیق (ماں)۔ رام اللّٰه مغربی اردن کے ایک شہر کا نام جو یروشلم کے شمال میں واقع ہے۔

○ رامِیَة چینی پٹ سن۔

○ راوَنْد جھگڑا، گرما گرمی۔ (۲) باغوں کا ایک پودا جس کی ڈنڈیاں موٹی اور سرخ ہوتی ہیں اور پکا کر پھل کی طرح کھائی جاتی ہیں۔ (۳) ایک لفظ جسے اکٹروں کا ایک گروہ سٹیج پر دہراتا ہے، تاکہ ایسا تاثر دیں کہ بہت سے لوگ بیک وقت بول رہے ہیں۔

رای ا- رَأَى يَرَى رَأْياً و رُؤْيَةً و رَاءَةً و رِئْياناً: آنکھ یا عقل سے دیکھنا۔ يَرَى اصل میں يَرْأَى ہے، تاہم اصل کا استعمال نادر ہے۔ اس سے امر کا صیغہ رَ ہے۔ ـــ رَأْياً الرايةَ جھنڈا گاڑنا۔ ـــ الزَنْدَ چقماق سے آگ روشن کرنا۔ ـــ الزَنْدُ: چقماق سے آگ روشن ہونا۔ کہا جاتا ہے: ياتُرَى و ياهل تُرَى یعنی يا رجل هل ترى و تظن جس کا معنی ہے اے شخص کیا تو یہ خیال کرتا اور گمان کرتا ہے۔ رای بمعنی ظن کا مضارع صرف مجہول دیکھنے میں آیا ہے۔ راءَ الشیءَ بمعنی رأى الشيءَ ہے۔ رَأَيْتُه تَرْئِيَةً میرا اس کو اپنا آپ اصل کے خلاف دکھانا۔ راءَيْتُه مُراءاةً و رِئاءً کو خلاف حقیقت دکھانا، سے مشاورت کرنا۔ أَرَى ـــ إِراءَةً و إِراءَةً کو دکھانا، سے مشورہ کرنا۔ صفت: مُرٍ مؤنث مُرِيَة کہا جاتا ہے: اَرِنی برأیك مجھے مشورہ دو۔ أَرَى اللّٰهُ بفلانٍ اللہ کا کسی کو قابل عبرت عذاب دینا اور اس کے دشمن کی خوشی کا سامان مہیا کرنا۔ ارْأَى اِرْءَاءً صاحب رائے و عقل ہونا، کے چہرہ سے حماقت ٹپکنا، دکھاوا کرنا، آئینہ میں دیکھنا، بہت خواب دیکھنا، دیکھتے ہوئے پلکیں ہلانا۔ ـــ تِ الحامل من غير ذواتِ الحافر و السبع غیر کھر و سم والے جانوروں اور درندوں کی حاملہ کے تھنوں سے اس کا حمل والی معلوم ہونا۔ صفت: مُرْءٍ و مُرْئِيَة۔ ـــ الرايةَ جھنڈا گاڑنا۔ ترَأَّى و تراءَى في المِرآة آئینہ میں دیکھنا۔ ـــ لَہٗ دیکھنے کے درپے ہونا۔ کہا جاتا ہے: ترَأَّى برأي فلان وہ فلاں شخص کی رائے پر چلا۔ تراءَى الناسُ ایک دوسرے کو دیکھنا۔ کہا جاتا ہے: تراءَينا في الامر ہم نے معاملہ میں غور و خوض کیا۔ تراءَى لي ان الامرَ كَيتَ و كَيتَ مجھ پر ظاہر ہوا کہ معاملہ ایسا ایسا ہے۔ تراءَينا الهلالَ ہم نے ہلال کو دیکھنا ظاہر کیا۔ اِرْتَأَى الامرَ معاملہ پر غور کرنا، پر شک کرنا، پر تدبر کرنا۔ اِسْتَرْأَى ہٗ کو دیکھنے کی خواہش کرنا، کو دیکھنے کا مطالبہ کرنا، کی رائے طلب کرنا۔ کہا جاتا ہے: اِسْتَرْأَيْتُهُ و اِسْتَرْيَتُهُ میں نے اس کو دیکھنے کا مطالبہ کیا یا اس کی رائے طلب کی۔ ـــ بالمِرآة آئینہ سے دیکھنا۔ الرَأْي جمع آراء و أَرْآء رائے، اعتقاد۔ (آپ کہتے ہیں: رَأْيِي كذا میری رائے یا اعتقاد یہ ہے)، صحت تدبیر۔ ـــ الدَبَرِيّ حاجت کے بعد سوجھنے والی رائے۔ ـــ الفَطِير بدیہی رائے جو بغیر سوچے اور غور کیے دی جائے۔ الرِئْي و الرُئيّ و الرُؤاء و الرِيّ: منظر، منظر کا حسن۔ الرَئِيّ نظر آنے اور محبت کیا جانے والا الجن۔ کہا جاتا ہے: به رَئِيٌّ من الجنّ اسی پر جن کا سایہ ہے۔ رَئِيُّ القوم: وہ شخص جس کی رائے سے لوگ رجوع کریں۔ الرِئاء (مص) دکھاوا۔ کہا جاتا ہے: فعل ذلك رِئاءً اس نے یہ جو کیا دکھاوے کے طور پر کیا۔ هُمْ رِئْبُ الفٍ وہ ایک ہزار کے قریب ہیں۔ قومٌ رِئاءٌ ایک دوسرے کو ملنے والے لوگ۔ دُوْرُنا رِئاءٌ ہمارے گھر ایک دوسرے کے سامنے ہیں اور ایک دوسرے کو نظر آتے ہیں۔ الرُؤْيا جمع رُؤًى خواب۔ ـــ و الرِئْيا کہا جاتا ہے: جاء حين حَنَّ رُؤيا و رِئْيا وہ اس وقت آیا جب ایسی تاریکی چھا گئی تھی جس نے دیکھنے سے باز رکھا۔ الرُؤْيَة جمع رُؤًى آنکھ یا دل کی نظر۔ الرِيَّة آنکھ یا دل کی نظر۔ الترئِيَة منظر یا حسن منظر۔ الرءّاء بہت دیکھنے والا (آنکھ یا دل سے)۔ المَرْأَى و المَرآة منظر۔ کہا جاتا ہے: هو مني مرأًى ومَسْمَعٌ او بمَرأى و مَسْمَع وہ ایسی جگہ ہے جہاں میں اسے دیکھ بھی سکتا ہوں اور سن بھی سکتا ہوں۔ تُخبِرُ عَن مَجهُولِهِ مَرْآتُهُ اس کا ظاہر اس کے باطن کی ترجمانی کرتا ہے۔ المِرآة جمع مَراءٍ و مَرايا: آئینہ۔ اس سے فعل بھی آتا ہے جو يَتَمَرْأَى ہے۔ اس کا معنی ہے: وہ پانی میں اپنا چہرہ دیکھتا ہے (سیبویہ سے منقول ہے)۔

۲- رَأَى - رَأْياً الرجلَ کے پھیپھڑے پر مارنا۔ ارْأَى اِرْءَاءً پھیپھڑوں کی شکایت رکھنا۔ الرِئَة جمع رِئات و رِؤُون پھیپھڑا۔ رِئَوِيّ پھیپھڑوں کا، پھیپھڑوں سے متعلق۔

۳- أَرْأَى لائق۔ کہا جاتا ہے: هو أَرْأَى بكذا وہ اس کے لائق ہے۔ المَرْآة لائق۔ کہا جاتا ہے: هو مَرْآةٌ بكذا وہ اس کے لائق ہے۔ المِرآة (مو) سارنگی کا ایک آلہ۔

○ رَأَى يَرَى رَأْياً و رُؤْيَةً ہٗ کو دیکھنا، سمجھ لینا، دریافت کر لینا، معلوم کرنا، حواس سے معلوم کرنا، کا ادراک کرنا، کو سمجھنا، بوجھنا، پر غور کرنا، دھیان کرنا، کا مشاہدہ کرنا۔ ـــ ہٗ ہٗ کو کچھ خیال کرنا، کو کچھ سمجھنا۔ ـــ ان: کی یہ رائے ہونا کہ، یقین کرنا کہ، سمجھنا کہ۔ ـــ اپنی رائے کا اظہار کرنا۔ ـــ ان محسوس کرنا کہ، ـــ ہٗ کو مناسب سمجھنا، موزوں سمجھنا۔ ـــ ہٗ کو چننا۔ ـــ ان کو کرنے کا فیصلہ کرنا۔ ـــ غور کرنا، غور سے دیکھنا۔ اَرَأَيْتَ مجھے بتاؤ، تمہارا کیا خیال ہے۔

رَأَى رَأَى العين: اپنی آنکھوں سے دیکھنا۔ رَأَى رُؤْيًا: خواب دیکھنا۔ رَأَى منه العَجَبَ: پر متحیر ہونا۔ رَأَى للشيء فائدةً: سے کچھ فائدہ کی توقع کرنا۔ رَأَى من واجبه: اپنا فرض سمجھنا، خود پر واجب سمجھنا۔ رَأَى له أن: خیال کرنا کہ یہ کسی کے مفاد میں ہوگا کہ۔ رَأَى رَأْيَهُ: کسی کی رائے میں شریک ہونا رُوِيَ أن: فیصلہ ہوا کہ۔ رُؤِيَ الشيء: ایسا کرنا مناسب محسوس کیا گیا، خیال کیا گیا کہ یہ کرنے کی صحیح چیز ہے۔ راءَى: دکھاوے کیطور پر کرنا، لوگوں کے سامنے دکھاوا کرنا، دکھاوا کرنا۔ ہ: سے منافقت کرنا، ریاکاری کرنا، فریب کاری کرنا، کو دھوکا دینا۔ أرَى ہ ہ: کو کچھ دکھانا۔ یا تُرى؟: تمہاری کیا رائے ہے؟، کیا تم کہوگے، مجھے تعجب ہے۔ مَتی یا تُرى: نہ جانے کب۔ تُرى هل: مجھے تعجب ہے اگر، کیا تم کہوگے؟ أتُرى اها جاءت: مجھے تعجب ہے اگر وہ آگئی ہے، کیا تم کہوگے کہ وہ آگئی ہے؟ تَرَأَّى: خیال کرنا، یقین کرنا، سمجھنا۔ تراءَى ل: کو نظر آنے لگنا، کو مناسب معلوم ہونا، کو لگنا، کو درست لگنا، کو مناسب معلوم ہونا، کو مناسب خیال کرنا۔ ـــ: ایک دوسرے کو دیکھنا، اپنے آپ کو آئینہ میں دیکھنا، منافقت کرنا۔ ـــ ب: کسی چیز کو ملمع کرکے پیش کرنا، کو گھڑنا، کو جھوٹ موٹ ظاہر کرنا۔ اِرتأى ہ: پر غور کرنا، کو سوچنا۔ ـــ أن: کی رائے ہونا کہ، فیصلہ کرنا کہ۔ اِرتأى رأيا: ایک رائے رکھنا۔ اِرتأى رأيَهُ: کی رای میں شریک ہونا۔ رَأْي جمع آراء: رائے، خیال، تصور، گمان، ذہنی صورت یا شکل، صلاح، نصیحت، مشورہ، تجویز، تصویر خیال، موضوعی، داخلی یا غیر حقیقت پسندانہ رائے، کسی فرد کی سمجھ پر مبنی فیصلہ۔ فی رأيی اور عِندَ رأيی: میری رائے میں: انا من هذا الرأي: میری رائے یہ ہے۔ من رأيه ان: اسکی رائے ہے کہ۔ أُخِذَ الرأيُ علی: پر رائے شماری کی گئی، پر (معاملہ) پر ووٹ لئے گئے۔ لم یکن عِندَ رأیهم: وہ وہ نہ تھا جس کی ان کو توقع تھی۔ لم یکن له فیه رأی: اس معاملہ میں شامل ہونے کا اسے کوئی حق نہ تھا۔ الرأي العام: رائے عامہ۔ ذُو الرأي جمع ذَوُو الآراء: ہوشمند، زیرک، معاملہ فہم، سوجھ بوجھ والا، صاحب بصیرت، باخبر، واقف حال، ذہین، فہیم، حقیقت آشنا۔ تَبادُلُ الآراء: تبادلہ خیالات۔ صُلْبُ الرأي: ضدی، ہٹ کا پکا، ہٹ دھرم، ہٹیلا، منہ زور، اپنے رائے سے نہ ہٹنے والا، خود رائے۔ قِسمُ الرأي: ماہرین کی کمیٹی، قانونی اور اقتصادی امور پر کونسل (وزارتوں سے ملحق)۔ رَايَة جمع رايات: جھنڈا، پرچم، پھریرا۔ رُؤْيَة: دیکھنا، معائنہ، امتحان، جائزہ۔ رُؤْيا جمع رُؤًى: خواب، تصور۔ سِفْرُ الرُّؤْيا: الہام بالخصوص وہ جو یوحنا کو جزیرہ پتموس میں ہوا۔ مَرْأًى: نظر، نظارہ، منظر، سایہ، وہمی صورت، بھوت، آسیب۔ علی مَرْأًى مِن: کی آنکھوں کے سامنے۔ علی مَرْأًى و مَسْمَعٍ مِن: کی آنکھوں اور کانوں کے سامنے، کے مکمل علم میں۔ مِرْآة جمع مَرَاءٍ و مَرَايا: آئینہ، عکس، انعکاس، منعکس صورت، خیالی تصویر۔ مِرَايَة جمع مِرايات: آئینہ۔ رِئَاء و رِيَاء: دکھاوا، ریا، فریب، مکر، حیلہ سازی، زمانہ سازی، ریاکاری، بکر۔ ـــ ب: کی بناوٹ، نقل۔ راءٍ: دیکھنے والا، تماشائی، ناظر، مشاہدہ کرنے والا۔ رائِيَة جمع رائيات: کیمرہ کی دوربین۔ مَرْئِيّ: دیکھا ہوا، جو آنکھوں کے سامنے ہو، جو دیکھا جا سکے۔ المَرْئِيات: آنکھوں کے سامنے کی چیزیں۔ مُرائی دنیا مُراءٍ جمع مُراؤُون: منافق، ریاکار۔ رای: مصری سامن مچھلی کی ایک قسم (Salmon)۔

رب: ۱- رَبَّ ـُ رَبًّا القومَ: قوم پر برتری حاصل کرکے اس پر سیاست کرنا۔ ـــ الشيءَ: کا مالک ہونا۔ تَرَبَّبَ الارضَ: زمین کا دعویدار ہونا، تم کہتے ہو: رأيتُهُ يَترَبَّبُ أرضَكُم: میں نے اسے دیکھا کہ تمہاری زمین پر اپنی ملکیت کا دعوی کرتا تھا۔ الرَّبّ (مص) جمع أرباب و رُبُوب: سردار، مالک، اللہ تعالی کا ایک نام۔ رَبِّي و رَبَّانِيّ و رُبُوبِي: رب کا، رب کے متعلق۔ الرَّبَّة: رب کا مؤنث، عورت کی شکل کا بت جیسے لات کا بت۔ المَرَبَّة: مملکت۔ الرُّبّان جمع رَبَابِنَة و رَبابين: ملاحوں کا سردار۔ الرِّبابَة: سرداری، مملکت۔ المَرْبُوب: مملوک، غلام۔ الرُّبّانِيّ: ملاحوں کا سردار۔ الرَّبّانِيّ: ربی، لاٹ، پادری، عارف ربانی۔

۲- رَبَّ ـُ رَبًّا الامرَ: کسی کام کو درست کرنا۔ ـــ و رَبَّبَ تَرْبِيبًا و تَرِبَّةً و اِرْتَبَّ اِرْتِبابًا الولدَ: لڑکے کو بالغ ہونے تک پالنا۔ تَرَبَّبَ الصبيَّ: بچے کو بالغ ہونے تک پالنا۔ الرَّبّ (مص) جمع أرْباب و رُبُوب: مصلح، اصلاح کرنے والا۔ الرَّابّ: سوتیلا باپ۔ الرُّبَّى: وہ بکری جس نے بچہ جنا ہو یا اس کا بچہ مرگیا ہو۔ حال ہی میں بچہ جننے والی بکری۔ الرَّابَّة: سوتیلی ماں۔ الرَّبِيب و الرَّبُوب جمع أرِبَّة: سوتیلا باپ، سوتیلا لڑکا۔ الرِّباب و الرِّبابَة: عہد (كُنتُ امرأً افضت اليك ربابتي) المَرْبُوب: پالا ہوا۔ الرَّبِيبة جمع رَبائِب: دایہ، بیوی کی لڑکی، سوتیلی ماں۔

۳- رَبَّ ـُ رَبًّا النعمةَ: نعمت زیادہ کرنا۔ الرُّبَّى: نعمت، احسان۔ المُرَبَّب: جس پر انعام کیا گیا ہو۔

۴- رَبَّ ـُ رَبًّا بالمکان: کسی جگہ پر اقامت کرنا، اقامت پذیر ہونا۔ أرَبَّ بالمکان: کسی جگہ اقامت پذیر ہونا، کسی جگہ ہمیشہ رہنا۔ کہا جاتا ہے: أرَبَّتِ السحابةُ: بادل مسلسل برسا۔ المَرَبّ: رہنے کی جگہ۔ آپ کہتے ہیں: هذا مَرَبُّ القوم: یہ قوم کے رہنے کی جگہ ہے۔

۵- رَبَّ ـُ رَبًّا الشيءَ: کو جمع کرنا، اکٹھا کرنا۔ تَرَبَّبَ القومُ: لوگوں کا اکٹھا ہونا، مجتمع ہونا۔ الرَّبَب: بہت پانی۔ الرَّبَّة: بڑا گھر۔ الرِّبَّة جمع أرِبَّة و رِباب: بڑا گروہ۔ المَرَبّ: لوگوں کو اکٹھا کرنے والا، اجتماع کی جگہ۔ آپ کہتے ہیں: هذا مَرَبُّ القوم: یہ لوگوں کے اکٹھا ہونے کی جگہ ہے۔ ـــ و المِرْباب: بہت سبزہ والی زمین، بہت پودوں والی زمین۔ الرُّبَّى: مضبوط گرہ۔ الرِّباب: جماعتیں جن سے ہر ایک جماعت دس کی تعداد رکھتی ہو۔ الرَّبّاب: جماعت۔ الرُّبَّان و الرِّبَّان: جماعت۔ کہا جاتا ہے: أخذ الشيءَ بِرُبّانِه: اس نے تمام چیز لے لی۔

۶- رَبَّ ـُ رَبًّا الدهنَ: تیل کو عمدہ اور خوشبودار بنانا۔ ـــ رَبًّا و رُبًّا الزِّقَّ: مشک پر کھجور کا شیرہ ملنا تاکہ اس کی بو بھی بہتر ہو جائے اور گھی وغیرہ رکھا خراب نہ ہو۔ رَبَّبَ الدهنَ: تیل کو خوشبودار اور عمدہ بنانا۔ أُرْتُبَّ العنبُ: انگور کا پانی پکا کر شیرہ بنایا جانا۔ الرُّبّ جمع رِباب و رُبُوب (ط): پھلوں کے رس کو پکا کر گاڑھا کیا ہوا شیرہ۔ الرِّبَّة جمع أرِبَّة و رِباب (ن): ایک قسم کا درخت۔ المُرَبَّب: مربہ۔ المُرَبَّبات: شیرہ میں تیار کی ہوئی چیزیں۔

۷- أرَبَّ منه: کے قریب ہونا۔ الرِّباب: دوست احباب۔

۸- رُبَّ و رُبَّةَ و رُبَّما و رُبَّتَما: حرف جر۔ سیاق کلام کے موافق اکثر اور کبھی کبھی کا معنی دیتا ہے۔ نکرہ پر داخل ہوتا ہے اور زائد کے حکم میں ہوتا ہے لہذا اس کا تعلق کسی سے نہ ہوگا۔ جیسے: رُبَّ جهلٍ رفع: جہل لفظاً مجرور اور محلاً مرفوع ہے کیونکہ وہ مبتدا ہے۔ اسی سے ضرب المثل ہے: رُبَّ اخٍ لك لم تلِدْهُ امُّك: بہت سے بھائی ایسے ہیں جو ماں جائے نہیں ہوتے (سچے دوست کے لئے کہا جاتا ہے جو بعض اوقات حقیقی بھائی سے بھی زیادہ شفیق ہوتا ہے)۔ جب

اس پر ما کافہ داخل ہو اس کا دخول فعل اور معرفہ پر جائز
ہوتا ہے۔ جیسے رُبَّما الخلیلُ مُقْبِلٌ و رُبَّما اقبل
الخلیلُ اور کبھی اس کا عمل اس صورت میں بھی رہتا
ہے۔ جیسے رُبَّما ضَربةٍ بسیفٍ صقیلٍ۔
الرُّبّ: میٹھا پانی۔الرِّباب واحد رَبابَة: سفید
بادل (مو) آلہ طرب۔الرُّبّی: حاجت، ضرورت۔
الرُّبّان: کہا جاتا ہے: افعل ذلك بِرُبّانه: یہ کرو
اس کے نیا پن اور جدت کے ساتھ۔
۹۔الرُّبُوب: جنگلی گائیوں کا گلہ۔
رَبَّ - رَبًّا و رِبابَةً ہ: کا آقا ہونا، مالک ہونا، کا
قابض ہونا، کو قابو میں رکھنا، پر تسلط قائم رکھنا، پر قابو
رکھنا، اقتدار رکھنا، زیر حکم رکھنا۔ رَبًّا و رَبَّبَ ہ
(بچہ) کی تربیت کرنا، پالنا۔رَبَّبَ ہ/ ہ: کو دیوی
دیوتا بنانا، کو پوجنا، معبود ٹھہرانا، کا پرستار ہونا۔رَبّ
جمع ارباب: آقا، مالک، حاکم اعلی، فرمانروا، خدا
تعالیٰ۔مُ ۔ (کو) رکھنے والا، (سے) مزین، (سے)
متعلق۔الرب: خدا تعالیٰ۔رَبّ بحری: ملاح،
ماہر جہاز ران۔رَبُّ العائلة: کنبہ کا بانی، گھر کا بڑا۔
اَرْبابُ السُّلْطان: حکام۔اَرْبابُ المال: سرمایہ
دار لوگ۔صعود الرب: رفع مسیح۔اَرْبابُ
المعاشات: پنشنر لوگ۔اَرْبابُ السَّوابق: پہلے
مجرم قرار دیئے گئے لوگ، سزا یافتہ مجرم۔اَرْبابُ الفنون:
فنکار لوگ۔رَبَّة جمع رَبّات: گھر والی، جورو، بیگم۔
رَبَّةُ المنزل: بیگم۔رَبَّةُ البَیْت: مکان کی مالکن۔
رَبَّةُ شِعْرِہ: شاعر کی خداداد ذہانت۔رَبّاتُ الحِجال:
بیگمات۔رُبّ جمع رِباب و رُبُوب: پھلوں کا گاڑھا
رس، چوکر، گودا۔رُبَّ: بہت، کئی۔رُبَّ رَجُلٍ:
کئی آدمی۔رُبَّ مَرَّةٍ: کئی دفعہ۔رُبَّما: کبھی
کبھی، کبھی کبھار، شاید، اتفاقاً، اتفاق سے، ممکن ہے کہ،
کسی طرح، ہوسکتا ہے کہ۔رَبَّة و رِبَّة: سر
اور چہرے پر اثر کرنے والا ایک جلدی مرض۔رَباب
و رَبابَة: تاروں کا ایک پرانا ساز، رباب، ستار۔
رَبیب جمع اَرِبّاء: سوتیلا بیٹا، سوتیلا باپ، منہ بولا
یا رضاعی باپ، لے پالک بیٹا، منہ بولا بیٹا، رضاعی
بیٹا، نیم وفاقی، حلیف، اتحادی۔رَبِیبَة جمع
رَبائِب: منہ بولی بیٹی، رضاعی یا لے پالک بیٹی، سوتیلی
بیٹی، منہ بولی ماں، رضاعی ماں، مددگار (عورت)۔رُبُوبیة:
خدائی، الوہیت، دیوتائی، ربوبیت، احدیت۔رُبّان
جمع رُبّانِیة و رَبابِنَة: بحری جہاز کا کپتان، جہاز کا
ناخدا۔رُبّان ثانی: کمانڈر۔رَبّانِیّ: خدائی،
ایزدی، ربانی، خداداد، آسمانی، اللہ تعالیٰ سے متعلق۔

الرَّبّانِیّات: متبرک چیزیں۔الصلاة الرَّبّانیة:
حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی وہ دعا جو انہوں نے اپنے
متبعین کو سکھائی تھی جو اے ہمارے باپ سے شروع
ہوتی ہے۔مُرَبَّة یا مُرَبّی: مربہ، جام، شکر میں پکایا
ہوا پھل۔رابّ: سوتیلا باپ۔رابَّة: سوتیلی ماں۔
ربا: ۱رَبَأَ - رَبْأً: چڑھنا، بلند ہونا۔علی جبلٍ:
پہاڑ سے جھانکنا۔الشيءَ: کو اونچا کرنا۔
القومَ و للقوم: قوم کا نگہبان و دیدبان ہونا۔
فی الامر: کسی معاملہ پر غور کرنا، سوچنا۔رابَأَ
مُرابَأةً ہ: کی نگرانی کرنا، سے پرحذر و خوف رہنا،
بچنا۔اِرْتَبَأَ المَرْبَأةَ: دیدبانی کی جگہ پر چڑھنا۔
علی الجبل: پہاڑ پر سے جھانکنا۔بهم: کا
دیدبان ہونا۔کہا جاتا ہے: اِرْتَبَأ الشمسَ متى تغرب
دیکھتے رہو کہ آفتاب کب غروب ہوتا ہے۔الرَّبِيءُ و
الرَّبِيئَة جمع رَبایا: فوج کا دیدبان سکاؤٹ۔
کہا جاتا ہے: بَثُّوا رَبایاهُم: انہوں نے اپنے
دیدبان پھیلا دیئے۔المَرْبَأ و المِرْبَأ و المَرْبَأة و
المُرْتَبَأ: دیکھ بھال کرنے کی جگہ، پہرے کا مینار،
مچان۔المِرْباء: سیڑھی۔
۲رَبَأَ - رَبْأً المالَ: مال کی حفاظت کرنا، اصلاح کرنا۔
کہا جاتا ہے: اِرْبَأْ بہ: اس کی حفاظت کرو۔لنی
اَرْبَأُ بك عن ذلك: میں تمہارے لئے اس کو پسند نہیں
کرتا۔مارَبَأْتُ رَبْأَہ: میں نے اس کو نہ جانا اور نہ
اس کی پروا کی۔
۳رَبَأَ - رَبْأً المالَ: مال لے جانا۔رَبَّأَ تَرْبِئَةً ہ:
کو لے جانا۔
رَبَأَ - رَبْأً ب: کی بہت عزت کرنا، توقیر کرنا، کا احترام
کرنا۔رَبَأ بہ عن: کسی کو کسی چیز یا کچھ کرنے سے
بالاتر سمجھنا، کے متعلق اس قدر اونچی رائے رکھنا کہ اس
پر کچھ کرنے کا شبہ کیا جائے یا توقع کی جائے کہ وہ ایسا
کرے گا۔رَبَأ بنفسه عن: اپنے آپ کو کسی چیز
سے بالاتر سمجھنا، سے بہتر خیال کرنا، سے الگ تھلگ
رہنا۔رَبِيئَة جمع رَبایا: پہرے دار، سنتری، محافظ۔
ربت: رَبَتَ - رَبْتًا الصبيَّ: بچہ کی پرورش کرنا،
بچہ کو پالنا۔رَبَّتَ تَرْبِیتًا الصبيَّ: بچہ کی پرورش
کرنا، بچہ کو پالنا، بچہ کو تھپکنا تاکہ سو جائے۔
۲رَبِتَ - رَبْتًا الشيءُ: بند ہونا۔
رَبَتَ - رَبْتًا ہ: کو تھپکنا، تھپکی دینا، پر پیار سے ہاتھ
پھیرنا، چومنا، کو سہلانا۔رَبَّتَ ہ: بمعنی رَبَتَ ہ۔
رَبَتَ علی خده: کے رخسار کو تھپکنا۔رَبَتَ علی
کتفه: کا کندھا تھپکنا۔رَبَّتَ نفسه: خود ہی مطمئن

ہونا، خود ہی خوش ہونا، آدم بیزار ہونا۔
ربث: اَرْبَثَ - رُبْثًا و رَبَّثَ ہ عن كذا: کو سے منع
کرنا، روکنا۔تَرَبَّثَ: دیر لگانا، پیچھے رہنا۔الرَّبِیث:
روکا ہوا۔الرِّبِّیثَی: مانع، روک۔الرَّبِیثَة جمع
رَبائِث: مانع، دھوکا۔
۲۔اِرْتَبَثَ و اَرْبَثَ القومُ: متفرق ہونا، منتشر ہونا، تتر
بتر ہونا۔امرُهم: کا معاملہ کمزور ہونا، بکھر جانا۔
ربج: رَبَجَ - و رَبِجَ - رَباجَةً: کودن ہونا، بیوقوف
ہونا، کند ذہن ہونا۔تَرَبَّجَ: کند ذہن ہونا، متحیر ہونا۔
الاَرْبَجان (ن): ایک قسم کی نبات، پودا۔
ربح: رَبِحَ - رِبْحًا و رَبَحًا و رَباحًا فی تجارته:
تجارت میں نفع حاصل کرنا۔رَبَّحَ ہ: کو فائدہ مند
کرنا۔رابَحَ مُرابَحَةً ہ علی سلعته: کو اس
کے سامان تجارت پر نفع دینا۔اَرْبَحَ الناقةَ: اونٹنی کو
صبح اور دوپہر کو دوہنا۔ہ علی سلعته: کو اس
کے سامان تجارت پر نفع دینا۔تَرَبَّحَ: نفع طلب کرنا۔
اِسْتَرْبَحَ: نفع طلب کرنا۔الشيءَ: کا نفع طلب
کرنا۔الرِّبْح جمع اَرْباح و الرَّباح: نفع، فائدہ۔
الرَّبَح: نفع، فائدہ، فروخت کے لئے لائے جانے
والے اونٹ۔مال رابِح: نفع دینے والا مال۔مَتْجَرٌ
رَبِیحٌ: نفع بخش تجارت۔
۲۔الرُّبَح (ح): اونٹ کے چھوٹے بچے۔الرَّباح:
شراب، وہ شہر جس سے کافور لایا جاتا ہے اور الرباحی
کہلاتا ہے۔الرُّبَاح و الرُّبّاح جمع رَبابِیح
(ح): اونٹ کا بچہ، بکری کا بچہ۔(ح): بندر۔
رَبِحَ - رِبْحًا و رَبَحًا من ہ: کسی چیز سے کوئی چیز
پانا، حاصل کرنا۔من: سے نفع کمانا، (کھیل وغیرہ
میں) جیتنا۔مارَبِحَتْ تجارتُهم: ان کی تجارت
غیر منفعت بخش تھی۔رَبَّحَ و اَرْبَحَ ہ: کو حاصل
کرانا، کو نفع دینا۔رِبْح جمع اَرْباح: نفع، فائدہ،
سود۔الاَرْباح: پیداوار، منافع، محاصل، بکری، آمدنی،
کمپنی کا وقتاً فوقتاً ادا ہونے والے منافع۔رِبْح
بَسیط: سادہ سود۔رِبْحٌ مُرَکَّبٌ: سود مرکب، سود
در سود۔رُبّاح جمع رَبابِیح: بندر۔اَرْبَح:
زیادہ منافع بخش، زیادہ نفع بخش، زیادہ منفعت بخش۔
مُرابَحة: دوسرے شخص کو کسی چیز کی فروخت نفع کی
تفصیل کے ساتھ یا پیشگی ادائی کے ساتھ۔رابِح:
نفع اندوز، فائدہ اٹھانے والا، جیتنے والا، نفع پانے والا،
منفعت بخش، سود مند، نفع بخش (تجارت، کاروبار)۔
مُرْبِح: نفع بخش، منفعت بخش، نفع کا، سود مند۔
ربخ: رَبَخَ - رَبْخًا البعیرُ: اونٹ کا ریت میں چلنا،

دشوار ہونا۔ اَرْبَخَ الرملُ: ریت کا تہ بند ہونا۔ ــ الرجلُ: مصیبت میں پڑنا۔ تَرَبَّخَ الرجلُ: ست وڈھیلا ہونا۔ الرَبِیخ: بڑا پالان۔

ربد: ۱۔ رَبَدَ ــ رُبُودًا بالمکان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ ــ ہُ: کو منع کرنا، روکنا۔ ــ الابلَ: اونٹوں کو باڑہ میں باندھنا۔ المِربَد: اونٹوں وغیرہ کا باڑہ، گھروں کے پیچھے کا میدان یا گھیر۔ ــ للتمر: کھجوروں کے خشک کرنے کی جگہ۔

۲۔ رَبِدَتِ الشاۃُ: بکری کے تھن میں سفید وسیاہ داغوں کا ہونا۔ تَرَبَّدَ الضرعُ: تھن میں سیاہ سفید داغوں کا ہونا۔ ــ تِ السماءُ: آسمان کا ابر آلود ہونا۔ ــ الرجلُ: ترش رو ہونا، تیوری چڑھانا۔ ــ اللونُ: رنگ کا متغیر ہونا۔ اِرْبَدَّ اِرْبِدَادًا و اِرْبَادَّ اربیدادًا: خاکستری رنگ والا ہونا۔ الــرُبَــد (ن) ایک قسم کا پودا۔ الرُبْدَۃ: خاکستری رنگ۔ الأَرْبَد مؤنث رَبْداء: خاکستری رنگ والا۔ عــامٌ اَرْبَد: قحط کا سال۔ الرَبْداء: سخت وسنگین۔ کہا جاتا ہے: داهِيَۃٌ رَبْداء: سخت یا سنگین مصیبت۔ المُتَرَبِّد: شیر۔

○ تَرَبَّدَ: آسمان کا ابر آلود ہونا، بادلوں سے بھر جانا، آسمان پر بادل چھا جانا؛ خاکستری رنگ کا ہونا، قہر آلود ہونا، (چہرے کا غصہ سے)۔ اِسْتَرْبَدَ: خاکستری رنگ کا ہونا، راکھ جیسا ہونا، قہر آلودہ ہونا (چہرے کا)، ترش رو ہونا۔ مُرْبَدّ: تاریک اداس، ملول افسردہ۔ (چہرہ) ابر آلود۔

ربذ: ۱۔ رَبِذَ ــ رَبَذًا: چلنے میں تیز قدم اور کام میں تیز دست ہونا، صفت: رَبِذ۔ الرَبِذ مونث رَبِذَۃ: چلنے میں تیز ٹانگوں والا۔ کہا جاتا ہے: ھو رَبِذُ العنان: وہ تنہا اور شکست خوردہ ہے۔

۲۔ اَرْبَذَ الثوبَ او الحبلَ: کپڑا یا رسی کاٹنا۔ الرِبْذَۃ و الرَبَذَۃ جمع رِبَذ و رِباذ و رَبَذ: کوڑے کا پھندنا۔

۳۔ الرِبْذَۃ: گندگی، بے خیر آدمی۔ ــ و الرَبَذَۃ جمع رِبَذ و رِباذ و رَبَذ: چیتھڑا جس سے سنار زیورات صاف کرتا ہے، روئی کا گالا جو اونٹ کے کان یا گردن میں لٹکا دیا جاتا ہے۔ وہ اون جس سے اونٹ کی مالش کی جاتی ہے، بوتل کا ڈھکن۔ لِثَۃٌ رَبِذَۃٌ: تھوڑے گوشت والے مسوڑھے۔

ربز: رَبُزَ ــ رَبَازَۃً: چالاک ودانا ہونا۔ رَبَّزَ القربۃَ: مشک بھرنا۔ اِرْتَبَزَ الشیءُ: چیز کا تمام وکامل ہونا۔

ربس: ۱۔ رَبَسَ ــ رَبْسًا ہُ بِیَدَیْہِ: کو دو ہتڑ مارنا۔ الرَبِیس: دو ہتڑ سے مارا ہوا۔

۲۔ رَبَسَ ــ رَبْسًا و رَبَّسَ القربۃَ: مشک کو بھرنا۔ اِرْتَبَسَ العنقودُ: گچھے کا ایک دوسرے میں گھس جانا، ٹھوس ہونا، پیوستہ ہونا۔ الرَبْس (مص): بہت، کثیر۔ کہا جاتا ہے: جاء بمالٍ رَبْسٍ: وہ بہت مال لایا۔ الرَبِیس: ٹھوس۔

۳۔ اَرْبَسَ اِرْبَاسًا ہُ: کو غضبناک کرنا۔ اِرْبَسَّ اِرْبِساسًا امرُھُم: کے معاملہ کا کمزور ہونے کے باعث سب کا متفرق ہونا۔ ــ الرجلُ: ملک میں جانا۔ ــ فی امرِہِ: اپنے کام میں تصرف کرنا۔

۴۔ الــرُبْــس: ناپسندیدہ اور بری بات۔ الــرَبِیس: مصیبت، مصیبت زدہ، بہادر۔ اُمُّ الربیس: سانپ، مصیبت سے کنایہ۔ الرَبْساء جمع رُبْس: سخت مصیبت۔ کہا جاتا ہے: جاء بامورٍ رُبْسٍ: وہ مصائب لے کر آیا۔ الــرِیبَــاس (ن): چقندر کے مشابہ ایک سبزی جس کا مزہ ترشی مائل میٹھا ہوتا ہے۔

ربش: اَرْبَشَ الشجرُ: درخت کا پتے لانا، پھوٹنا، بعض کے نزدیک درخت کا پھل لانا۔ الــرُبْشَۃ: رنگ کا اختلاف۔ الأَرْبَش مونث رَبْشَاء: مختلف رنگوں کا۔ ارضٌ رَبْشَاءُ: مختلف رنگوں کی گھاس والی زمین۔

ربص: رَبَصَ ــ رَبْصًا بہ: کے لئے بھلائی یا برائی کا انتظار کرنا یا کسی کو برائی پہنچانے کے لئے موقع کی تاک میں رہنا۔ تَرَبَّصَ: انتظار کرنا۔ ــ عن الامر: کسی امر سے رک جانا۔ ــ فی المکان: کسی جگہ رہنا۔ ــ بفلان: کسی کے لئے برائی یا بھلائی کا انتظار کرنا، کو نقصان پہنچانے کے لئے موقع کی تاک میں رہنا۔ ــ بسلعتہ الغلاءَ: مال کی گرانی تک اُسے روک رکھنا۔ الــرُبْــصَۃ: انتظار، موقع کی تاک میں رہنا، رنگ کا اختلاف۔

○ رَبَصَ ــ رَبْصًا ب: کا انتظار کرنا، کو ڈھونڈنا، تلاش کرنا، کا منتظر ہونا۔ تَرَبَّصَ ل: کی گھات میں ہونا یا بیٹھنا، کو راستے میں روکنا، کی راہزنی کرنا، کی گھات لگانا۔ ــ: گھات لگانا، پوزیشن لے لینا (فوج کا)۔ ــ ب / ہ: کی توقع کرنا، کا انتظار کرنا۔ تَرَبَّصَ الــفــرصۃ: موقع کا انتظار کرنا، موقع کی تاک میں رہنا۔ تَرَبَّصَ بِہِ الامرَ: کسی پر کوئی بپتا پڑنے یا حادثہ وغیرہ پیش آنے کا انتظار کرنا۔ تَــرَبَّــص بــہ الــدوائرَ: کسی کے مصیبت میں پھنسنے کا انتظار کرنا۔ تَــرَبُّص: آزمائشی مدت۔ مُتَرَبِّص: امیدوار، (عروج وترقی کا) آرزومند یا متمنی۔

ربض: رَبَضَ ــ رَبْضًا و رُبُوضًا و رِبْضَۃً تِ الدابۃُ: اونٹوں کا گھٹنوں پر بیٹھنا۔ ــ الاسدُ علی فریستہِ و القِرْنُ علی قرینہ: شیر کا اپنے شکار کو اور ساتھی کا اپنے ساتھی کو دبوچ کر بیٹھنا۔ ــ ــ رَبْضًا و رُبُوضًا فلانًا او المکانَ: کسی کے پاس یا کسی جگہ پناہ لینا۔ رَبَّضَ ہُ بالمکان: کو کسی جگہ روکے رکھنا۔ ــ الدوابَّ: جانوروں کو ان کے بیٹھنے کی جگہ روکے رکھنا۔ کہا جاتا ہے: رَبَّضَ السقاءَ: مشک میں سوراخ ڈھکنے والی کوئی چیز رکھنا۔ اَرْبَضَ الدوابَّ: اونٹوں کو احاطہ میں لانا۔ ــ الرجلَ: پر طاقت سے زیادہ بوجھ لادنا جس سے وہ بیٹھ جائے۔ ــ تِ الشمسُ: سورج کا سخت گرم ہونا۔ تَرَبَّضَ: ضعف کی وجہ سے کسی جگہ ٹھہرے رہنا۔ الــرُبْض: عمارت کی بنیاد، چیز کا زمین سے چھونے والا حصہ، چیز کا درمیان۔ ــ والــرَبْضُ و الــرُبْض: بیوی، ماں، بہن۔ کہا جاتا ہے: رجلٌ رُبُضٌ عن الاسفار او عن الحاجات: وہ آدمی جو نہ تو سفر کے لئے اور نہ ہی حاجت روائی کے لئے باہر نکلے۔ الــرِبْض من البقر: بیٹھی ہوئی گایوں کا گلہ۔ الــرَبَض: بیوی، ماں، بہن۔ ــ جمع اَرْباض: بکریوں کا باڑہ، کجاوہ کی رسی، قوم کے رہنے کی جگہ، شہر کے گرد کی بستی، شہر پناہ، آنتیں، ہر ایسی چیز جس کے پاس آرام لیا جائے یا پناہ لی جائے جیسے اہل خانہ، رشتے دار، مال، گھر وغیرہ۔ الــرَابِض (فا) والرَبَّاض: شیر۔ الرَابِضَۃ: رابض کا مؤنث، بلند امور سرانجام دینے سے عاجز وقاصر، چپٹی ناک والے کو کہا جاتا ہے: ارنبتہ رابضۃ علی وجھہ: اس کی ناک اس کے چہرہ پر بیٹھی ہوئی ہے۔ الــرُبْــضَۃ و الرُبَضَۃ: بیٹھ رہنے والا آدمی۔ الرِبْضَۃ: لاشوں کا ڈھیر، لاش، بکریوں کا گلہ، آدمیوں کا گروہ، بیٹھنے کی ہیئت۔ الرَبُوض جمع رُبُض من القُری: بہت آبادی والا گاؤں۔ ــ من الشجر: بڑا درخت۔ ــ من الدروع: فراخ زرہ۔ قِرْبَۃٌ رَبُوضٌ: بڑی مشک جس کا اٹھانا دشوار ہو۔ الــرَبِیض: احاطہ میں اکٹھا کیا ہوا بکریوں کا ریوڑ مع چرواہوں کے، پیٹ میں آنتوں کے جمع ہونے کی جگہ۔ المَرْبِض جمع مَرَابِض: جانوروں کے بیٹھنے کا احاطہ۔ ــ والمَرْبَض: پیٹ میں آنتوں کے جمع ہونے کی جگہ۔

○ رَبَضَ ــ رَبْضًا و رُبُوضًا: جانوروں کا زمین پر سینہ کے بل لیٹنا، بیٹھنا، آرام کرنا۔ ــ لِ: کسی کی گھات میں ہونا، یا کسی کی گھات میں بیٹھنا۔ رَبَض جمع اَرْبَــاض: شہر کے دور افتادہ علاقے، نواحی بستی، جانوروں کے آرام کرنے کے لئے لیٹنے کی جگہ۔ مَرْبِض جمع مَرَابِض: جانوروں کے بیٹھنے اور آرام کرنے کی جگہ، بھیڑوں کا باڑا۔

ربط ا۔ رَبَطَ ۔رَبْطًا ہُ: کو مضبوط باندھنا۔ رَابَطَ رِبَاطًا و مُرَابَطَةً الجيشُ: دشمن کی سرحد کے پاس لشکر کا ہمیشہ پڑاؤ رکھنا۔ تَرابَطَ الماءُ في المكان: پانی کا کسی جگہ جمع ہو کر ٹھہرنا۔ اِرْتَبَطَ فی الحبل: رسی میں بندھ کر لٹکنا۔ ــ فرسًا: سرحد کی حفاظت کے لئے گھوڑے کو تیار کرنا۔ الرِبَاط جمع رُبُط: جس سے کوئی چیز باندھی جائے، باندھنے کی چیز، گھوڑے (کہا جاتا ہے: فلانٌ لهُ رباط من الخيل: فلاں شخص کے پاس گھوڑے ہیں)، قلعہ یا لشکر کا پڑاؤ، دل۔ کہا جاتا ہے: قرض رباطهُ: وہ مرگیا، یا بیماری سے صحت یاب ہوگیا۔ الرُبُط واحد رَبِيط: بندھے ہوئے اور چارہ دیئے ہوئے گھوڑے۔ الرَبِيط: بندھا ہوا۔ الرَبِيْطة: بندھے ہوئے جانور۔ کہا جاتا ہے: دابَّةٌ رَبِيطَةٌ: بندھا ہوا جانور (خلاف قیاس) اور دابّةٌ ربيط۔ المَرْبَط و المَرْبِط جمع مَرابِط: جانوروں کو باندھنے کی جگہ۔ المِرْبَط و المِرْبَطة جمع مرابط: جانور وغیرہ باندھنے کی چیز۔ الرَبَّاط: تانت کو باندھنے والا۔ الرابطة: رابط کا مؤنث: ملاپ تعلق۔ المُرابَطة جمع مُرابطات: ایک جگہ تعینات کیا ہوا فوجی دستہ۔ الرباطات واحد رباط: (فقراء کے لئے وقف کئے ہوئے) محتاج خانے۔

۲۔ رَبَطَ ۔ رَبْطًا اللّٰهُ على قلبه: اللہ تعالیٰ کا کسی کے دل کو قوت بخشنا اور صبر عطا کرنا۔ ــ جاشُهُ: دل کا مضبوط ہونا۔ رابط رِباطًا مُرابَطَةً الامرَ: کسی کام وغیرہ کو کرتے رہنا، پڑے رہنا، جمار رہنا، قائم رہنا۔ الرابط (فا): راہب یا زاہد، عابد، حکیم یا دانا جس نے دنیا سے کنارہ کشی اختیار کرلی ہو۔ رابط الجاش: بہادر، نڈر۔ الرَبِيط: راہب یا زاہد، دانا۔ رَبِيطُ الجاش: بہادر۔

(ج) رَبَطَ ۔ رَبْطًا ہ: کو باندھنا، لنگر انداز کرنا۔ ــ ہ الــى: کو سے باندھنا، جوڑنا، لگانا، لٹکانا، نتھی کرنا، منسلک کرنا، کو کے ساتھ لگانا، کو سے ملانا۔ ــ ہ: کو مقرر کرنا، معین کرنا، متعین کرنا، کی قیمت لگانا، آنکنا، کی قدر و قیمت کا اندازہ کرنا، کو تشخیص کرنا، لگانا یا مقرر کرنا۔ ــ ہ الی: کو سے جوڑنا، کو میں جمع کرنا، شامل کرنا، کا میں اضافہ کرنا، کو کے ساتھ نتھی کرنا، ٹانکنا، ملحق کرنا، کو سے چپکانا، چپکانا، لگانا، کو میں ڈالنا، داخل کرنا۔ ــ ہ: کو ایک کرنا، متحد کرنا، اکٹھے کرنا۔ ــ بین و بین: کو کے ساتھ متحد کرنا، اکٹھے کرنا۔ ــ ہ: کو باندھنا، پر لہو روک (پٹی) لگانا، (زخم) کی مرہم پٹی کرنا، زخم کو پٹی سے باندھنا۔ ــ ہ/علی: کو روکنا، تھامنا، لگام دینا۔ ــ ہ (ٹرین) کو بریک لگانا۔ ــ ہ (پادری) کو معطل کرنا۔ رَبَطَ لِسانه: کو خاموش کرنا، کا منہ بند کرنا۔ رَبَطَ على قلبه: اللہ تعالیٰ کا کسی کو جسمانی، اخلاقی یا دماغی حیثیت سے قوی بنانا، صبر عطا کرنا۔ رَبَطَ جاشَهُ: اپنے آپ کو قابو میں رکھنا، خاموش رہنا، بے خوف ہونا، ہراساں نہ ہونا۔ رَبَطَ الطريقة: شاہراہ پر ڈاکے ڈالنا۔ رَابَطَ (فوج کا) صف بستہ ہونا، کسی مقام پر تعینات ہونا، پوزیشن لینا، (جہاز کا) لنگر انداز ہونا۔ رَابَطَ في قَضِيَّتِهِ: کے نصب العین کا دفاع کرنا، کے لئے لڑنا۔ اِرْتَبَطَ: پابند ہونا، مشغول ہونا۔ ــ ب: سے پابند، مربوط، منسلک یا متعلق ہونا، پر انحصار کرنا۔ ــ متحد ہونا، مشترکہ مقصد کے حصول کے لئے باہم مل کر کام کرنا۔ رَبط: باندھنا، جوڑنا، ملانا، نتھی کرنا، مربوط کرنا (کسی رقم، تعداد) کا تعین، تقرر، تشخیص، قیمت کا اندازہ (کرنا)۔ رَبط مالی: مالی تعین، اختصاص۔ اهل الحل و الربط: صاحب رسوخ یا اختیار لوگ، برسر اقتدار لوگ۔ مكانُ الربط: لوہے کا جوڑ، لوہا گرم کر کے لگایا ہوا ٹانکا یا جوڑ۔ رَبَط: مضافات، نواحی علاقہ، سواد شہر، نواح شہر۔ رَبْطَة جمع ربطات و رِباط: ربن، بینڈ، زخم پر باندھنے کی پٹی، بنڈل، پارسل، پیکیج۔ ربطة الرقبة: نیک ٹائی۔ ربطة السِباق: گیٹس، موزہ کا بندیا فیتہ، لچکدار پٹی۔ رَبْطَةُ النقود: بٹوہ۔ رِباط جمع رباطات و رُبُط و اَرْبطَة: ربن، بینڈ، پٹی، بند، بندھن، رشتہ، ریشے اور عضلات جو ہڈیوں کو ملاتے ہیں، ہڈیوں کو جوڑنے والی رگیں، زخم پر باندھنے کی پٹی، زنجیر، بیڑی، بندش، بند، بندھن، سرائے، کارواں سرائے، محتاج خانہ (صوفیوں اور فقیروں کے لئے)۔ رِباطُ الأَجْرِبَة: گیٹس۔ رِباط الجَزْمَة: بوٹ کا تسمہ۔ رباط الرَقَبَة: نیک ٹائی۔ رباط و رباط الفتح رباط (مراکش کا دارالحکومت)۔ رَباطَةُ الجاش: دلجمعی، اطمینان، سکون، ضبط نفس، قرار، خاموشی، جواں مردی، بے باکی، شجاعت۔ مَربط و مَربَط جمع مَرابط: وہ جگہ جہاں جانوروں کو باندھا جاتا ہے۔ مِرْبَط جمع مَرابط: رسی، لنگر اندازی کی تار، جہاز کا تار، جہاز کا موٹا رسہ، سرا (برقی)۔ اِرْتِباط: تعلق، رابطہ، پیوند، رشتہ، رابطہ، واسطہ، ربط، اتصال، ربط۔ (ــ ب سے بندھن) فرض، مصروفیت، پابندی، ذمہ داری، قید۔ ــ ب: سے تعلق یا علاقہ، کے ساتھ رشتہ۔ ــ اتحاد، متحدہ جماعت، ممالک منسلکہ۔ بدون ارتباط: کسی ذمہ داری کے بغیر۔ ضابطُ اِرتباط: افسر رابطہ۔ رَابطُ الجاش: خاموش، مطمئن جذبات پر قابو پائے ہوئے، پرسکون، نڈر، بے خوف۔ رَابطَة جمع رَوابط: بینڈ، اتحاد، بندھن، رشتہ، تعلق، رابطہ، پیوند، واسطہ، ممالک منسلکہ، نیم وفاق، اتحاد، متحدہ جماعت۔ رَوابطُ الصداقة: دوستی کے رشتے۔ الرابطة الاسلامية: مسلم لیگ۔ مَرْبوط: بندھا ہوا، جڑا ہوا۔ ــ الى: سے بندھا ہوا، جکڑا ہوا، رسیوں سے (زمین) کے ساتھ، محفوظ کی ہوئی (کشتی وغیرہ)۔ ــ مقرر کیا ہوا، مقررہ تنخواہ (بجٹ کا) تخمینہ۔ مُرابط: (کسی جگہ) لگایا ہوا، تعینات کیا ہوا، حفاظت پر مامور فوج۔ الجيش المُرابط: علاقائی فوج۔ مرتبط ب: سے مربوط، جڑا ہوا، ملایا ہوا، منسلک کیا ہوا۔ ــ ب: کا پابند کیا ہوا، کا وعدہ کئے ہوئے، سے مشروط، پر منحصر۔

ربع ا۔ رَبَعَ ۔رَبْعًا: توقف کرنا، انتظار کرنا۔ کہا جاتا ہے: اِرْبَعْ عليك او على نفسك او على ظلعك: ٹھہرو، توقف کرو۔ ــ عنهُ: سے رکنا۔ ــ بعيشِهِ: زندگی سے مطمئن ہونا۔ ــ عليه: پر شفقت و مہربانی کرنا۔

۲۔ رَبَعَ ۔رَبْعًا القومَ: کا چالیسواں یا چوتھا ہونا، کے مال کا چوتھا حصہ لینا۔ ــ الحبلَ: چار لڑیوں کی رسی بٹنا۔ ــ ۔رُبْعًا عليه الحُمَّى: کو ہر چوتھے دن بخار چڑھنا۔ رُبِعَ الرَجُلُ: کو ہر چوتھے دن بخار چڑھنا۔ رَبَّعَ البيتَ او الحوضَ: گھر یا حوض کو چوکور کرنا۔ اَرْبَعَ: چوتھے سال میں داخل ہونا۔ اَرْبَعَ القومُ: چار ہونا۔ ــ الرجلُ: کو چوتھا بخار آنا۔ تَرَبَّعَ في جلوسه: چار زانو ہو کر بیٹھنا۔ الرُبْع و الرُبُع جمع اَرباع و رُبُوع: چوتھائی 1/4۔ الرَبْع و الرَبَع: درمیانے قد کا آدمی۔ کہا جاتا ہے: رجل رَبْع و رَبَع: درمیانے قد کا آدمی۔ الرِبْع: اونٹوں کو چوتھے دن پانی پلانا۔ حُمَّى الرِبع: چوتھیا بخار۔ الرَبْعَة جمع رَبْعات و رَبَعات (مذکر و مونث کے لئے): میانہ قد کا، عطر فروش کا ڈبہ۔ کہا جاتا ہے: فتح العَطَّارُ رَبْعَتَهُ: عطر فروش نے اپنا ڈبہ کھولا۔ الرَابِع (فا): چوتھا۔ اِبلٌ رَوابِع: چوتھے دن پانی پینے والے اونٹ۔ رُباع: چار چار۔ کہا جاتا ہے: اتوا رُباعَ: وہ چار چار آئے۔ الرَباعِي جمع رُبْع و رُبَع و رِبْعان و رِباع و رُبَع و اَرْباع مؤنث رَباعِيَة

جمع رُبَاعِیَات. رباعی دانت گرا ہوا۔ آپ کہتے ہیں: رکبتُ بِرذَوناً رَبَاعِیاً میں ایک ٹٹو پر سوار ہوا جس کے رباعی دانت گرے ہوئے تھے۔ عندی برذون رَبَاع میرے پاس رباعی دانت گرا ہوا ٹٹو ہے۔ الرَبَاعِیَة جمع رباعِیَات سامنے کے چار دانتوں اور کچلیوں کے درمیان والا دانت۔ الرُباعی: چار سے مرکب۔ - او الشکل الرُبَاعِیّ (ہ) چار ضلعی یا چار زاویہ شکل۔ الرَوْبَعَة: چار زانو بیٹھنے والے کی بیٹھک، کوتاہ قد کا، پستہ قد کا۔ اَرْبَعَة موءنث اَرْبَع (ع ح): چار۔ الرِیَاحُ الأَرْبَع: چار سمت چلنے والی ہوائیں۔ الصبا (پوروی ہوا)۔ الدَبُور (پچھمی ہوا) الجنوب (جنوبی ہوا) الشمال (شمالی ہوا)۔ ذوات الأَرْبَع چار ٹانگوں پر چلنے والے جانور چوپائے۔ اُمّ اَرْبَع و اَرْبعین (ح) ایک قسم کا کیڑا (کن سلائی)۔ اَرْبَعُون چالیس۔ الأَرْبِعَاء: (باء کی تثلیث کے ساتھ۔ تثنیہ اَرْبَعَاوان جمع اَرْبِعَاءَات و اَرْبَعَاوات: بدھ کا دن۔ الأُرْبُعَاء (ب) گھر کا ستون۔ قَعَدَ الأُرْبُعَاءَ و الأُرْبُعَاوَی: وہ چار زانو ہو کر بیٹھا۔ المُرْبَع: چوتھیا بخار والا۔ المُرَبَّع (ہ) مربع: وہ شکل جس کے چار رکن یا ضلعے ہوں۔ (ع ح) کسی ہندسے کو اسی سے ضرب دینے کا حاصل چنانچہ 9 تین کا مربع ہے۔ الرَبِیع جمع رُبُع: چوتھائی۔ التَربِیع (ع ح): عدد کا مربع۔ المِرباع: غنیمت کا چوتھا حصہ جو زمانہ جاہلیت میں سردار لیا کرتا تھا۔ —— والمُرْتَبِع و المَرْبُوع: درمیانے قد کا۔

۳۔ رَبَعَ - رَبْعًا بالمکان: کسی جگہ اقامت کرنا، مطمئن ہونا۔ الرَبْع جمع رِبَاع و رُبُوع و اَرْبُع و اَرْبَاع: گھر، گھر کا اردگرد، محلّہ، اترنے کی جگہ، لوگوں کا گروہ۔ الرُبُوع: محلے۔ الرَبَاع خوش حالی۔ کہا جاتا ہے: ھم علی رَبَاعھم: وہ اپنی گذشتہ خوشحالی میں ہیں۔ الرَبَاعَة و الرِبَاعَة اچھی حالت (کہا جاتا ہے: لیس فیھم من یضبط رَبَاعَتَهُ الافلانٌ: فلاں شخص کے سوا ان میں کوئی بھی اپنی اچھی حالت میں نہیں) سرداری، (کہا جاتا ہے: لا یقیم رباعة القوم الافلانٌ: فلاں شخص کے سوا کوئی بھی قوم کی سرداری قائم رکھنے والا نہیں۔ ھو رباعة قومه: وہ اپنی قوم کا سردار ہے) مملوک چیز جس سے انسان کی حالت اچھی ہو۔

۴۔ رَبَعَ - رَبْعًا الرجلُ: خوش حالی کا سال پانا۔ —— الابلُ: اونٹوں کا چوتھے دن پانی پینا۔ —— رُبُوعًا الرَبِیعُ: موسم بہار کا آنا۔ رُبِعَ القومُ: موسم بہار کی بارش پانا۔ اسی طرح زمین کا موسم بہار کی بارش پانا ایسی زمین مَرْبُوعَة کہلاتی ہے۔ اَرْبَعَ القومُ: فصل ربیع میں داخل ہونا، چراگاہ یا پانی والی سرسبز جگہ پر پہنچنا۔ - الابلَ: اونٹوں کو پانی پر جانے کے لئے آزاد چھوڑ دینا۔ - الرجلُ: کے ہاں بڑھاپے میں بچہ پیدا ہونا۔ تَرَبَّعَ و اِرْتَبَعَ الجملُ موسم بہار کے سبزہ کو چر کر اونٹ کا فربہ ہونا۔ - بالمکان: کسی جگہ موسم بہار گزارنا۔ المَرْبَع جمع مَرَابِع و رُبُوع و اَرْبَع و اَرْبَاع: موسم بہار گزارنے کی جگہ۔ الرُبَع جمع رِبَاع و اَرْبَاع مؤنث رُبَعَة جمع رُبَعَات و رِبَاع: موسم بہار میں پیدا ہونے والا اونٹنی کا پہلا بچہ اگر موسم بہار کے آخر میں پیدا ہو تو اسے ھُبَع کہتے ہیں۔ کہا جاتا ہے: مالھم رُبَع ولا ھُبَع: ان کے پاس نہ تو موسم بہار میں پیدا ہونے والا اونٹنی کا بچہ ہے اور نہ اس موسم کے آخر میں پیدا ہونے والا اونٹنی کا بچہ۔ الرَبِیع جمع اَرْبِعَة و رِبَاع و اَرْبِعاء: موسم بہار (۲۱ مارچ سے ۲۱ جون تک)۔ ربیع الاوّل و الآخر: قمری سال کا تیسرا اور چوتھا مہینہ۔ ربیع الاول صفر اور ربیع الاخر کے درمیان کا مہینہ ہے اس کے تیس دن ہوتے ہیں۔ ربیع الآخر ربیع الاول اور جمادی الاولی کے درمیان کا مہینہ ہے یہ ۲۹ دن کا ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے: ربیع رَابِع: سرسبز موسم بہار۔ — جمع اَرْبِعاء و رُبْعَان: زمین کے لئے پانی کا حصہ۔ مطرُ الربیع: موسم بہار کی بارش جس میں سبزہ اور گھاس اگتا ہے۔ سبز چارہ۔ المَرْبَع موسم بہار میں ہونے والی بارش۔ —— والمُرْتَبَع موسم بہار کی قیام گاہ۔ المِرْباع: وہ جگہ جس کی سبزی موسم بہار کے شروع میں اُگے۔ (ح) موسم بہار میں بچہ دینے والی اونٹنی۔ الرَوْبَعَة (طب): اونٹ کے بچوں کی ایک بیماری۔ الرَبِیعَة: باغ، توشہ دان۔ الرِبِیعی من المساکن: موسم بہار گزارنے کی اقامت گاہ۔ الرَبِیعِیّات (ن): ایک پودا۔ المَرَابِیع موسم بہار کے شروع میں ہونے والی بارشیں۔

۵۔ رَبَعَ - رَبْعًا الرجلُ: اپنی قوت کا اندازہ کرنے کے لئے پتھر اٹھانا۔ رَابَعُوا الحِمْلَ: بوجھ اٹھانے کی لکڑی کو بوجھ کے نیچے لگانا۔ کہا جاتا ہے: رابعته: میں نے اس کے ساتھ مل کر بوجھ اٹھانے والی لکڑی کے ذریعے بورا اونٹ کی پیٹھ پر رکھا۔ اِرْتَبَعَ الحجرَ: پتھر اٹھانا۔ اِسْتَرْبَعَ البعیرُ للسیر: اونٹ کا چلنے کی طاقت پانا۔ — الشیءَ: کی طاقت رکھنا۔ — الغبارُ: غبار اٹھنا۔ —— الرملُ: ریت کا تہ بتہ ہونا، تودہ لگنا۔ المِرْبَع و المِرْبَعَة: جانور پر بوجھ اٹھا کر رکھنے کی لکڑی۔ الرَبِیعَة: طاقت آزمانے کے لئے اٹھایا جانے والا پتھر۔

٦۔ الرَوْبَع: کمزور کمینہ۔ الرَبِیعَة لوہے کی خود۔ الیَرْبُوع جمع یَرَابِیع (ح) ایک قسم کا چوہا جس کے اگلے پاؤں چھوٹے اور پچھلے لمبے ہوتے ہیں۔

○ رَبَعَ - رَبْعا: (گھوڑے کا) سرپٹ دوڑنا۔ - بیٹھنا، آلتی پالتی مارنا، چار زانو بیٹھنا، پالتی مار کر بیٹھنا، رہنا، ٹھہرنا، قیام کرنا۔ رَبَّعَ ہ کو چوگنا کرنا، کو چار سے ضرب دینا، چار گنا کرنا، کو مربع بنانا، کا مربع کرنا، تَرَبَّعَ: بیٹھنا، چار زانو بیٹھنا۔ تَرَبَّعَ علی العرش تخت پر بیٹھنا، چڑھنا۔ رَبْع جمع رُبُوع و رِبَاع و اَرْبَاع و اَرْبُع: گھر، رہائش گاہ، کوارٹر۔ رُبُوع: علاقہ، خطہ، عملداری، قلمرو، رقبہ، زمین۔ رَبْع لوگوں کا گروہ، لوگ۔ الربع الخالی: جنوبی عرب کا ریگستانی علاقہ۔ رِبع: حُمّیَ الرِبْع: چوتھیا بخار، باری کا بخار۔ رُبْع جمع اَرْباع: چوتھائی، چوتھا حصہ، ایک خشک اشیاء ناپنے کا پیمانہ۔ رُبْع سَنَوِیّ: سہ ماہی۔ رَبْعَة القَوَام و ربعة القامة: درمیانہ قد کا، درمیانہ جسم کا۔ رُبْعَة خشک اشیا ماپنے کا ایک پیمانہ۔ رَبَّاع: کھلاڑی (مکہ باز، کشتی باز، ویٹ لفٹر وغیرہ)۔ رَبِیع: موسم بہار، چوتھائی، چوتھا حصہ۔ اَرْبَعَة مؤنث اَرْبَع: چار۔ ذَوَاتُ الاربع: چوپائے۔ اَرْبَعَةَ عَشَر مونث اَرْبَعَ عَشْرَة: چودہ (۱۴)۔ اَرْبَعُون: چالیس۔ الاربعون: چالیسواں (کسی مرنے والے کی وفات کے بعد چالیسویں دن کی تقریب)۔ عیدُ الاَرْبَعِین: حضرت عیسی علیہ السلام کے آسمان پر جانے کا تہوار۔ رُبَاعِی چار پر مشتمل، چار گنا، چوگنا، چوہرا، چار تہ والا، چار حصوں پر شامل، چار پہلو، چوکھونٹا، چوگوشیہ، چوگوشہ شکل کا، چار زاویوں والا، چوگوشہ، چار اصلی حروف پر مشتمل، رباعی، چومصرعہ، جمع رُبَاعِیات: رباعی، دوبیتی (شعر)۔ مُؤتمرُ رُبَاعِیّ: چار ملکی کانفرنس۔ رُبَاعِیُ الاضلاع: چوگوشہ۔ رباعِیُ الأرجل: چوپایہ، چار پاؤں والا۔ مُحَرِّكٌ رُبَاعِیُ المِشْوار: چار چکروں والا انجن۔ الاَرْبعاء و یوم الاربعاء: بدھ (کا دن)۔ یَرْبُوع جمع یَرَابِیع: چوہا اگلی چھوٹی اور پچھلی بڑی ٹانگوں والا۔ مَرْبَع جمع مَرَابِع: چراگاہ، گھاس والا قطعہ زمین۔ تَرْبِیع: قمری سہ ماہی۔ چوگوشہ شکل، چہار زاویہ شکل، مربع، چوکور۔ تَرْبِیعُ الدائِرة: چکر کے نو درجے کے

زاویہ کا فاصلہ۔ تَرْبِیْعَة جمع تَرَابِیع مربع، چوگوشہ شکل، چہار زاویہ شکل، چوکور، چار دیواری، احاطہ، صحن، چوک، مربع منقش تختہ، ٹائل، فرشی ٹائل۔ تَرْبِیعی مربعی، مربع۔ الرابع چوتھا۔ رَابِعًا چوتھے، چوتھے نمبر پر، چوتھی بات یہ کہ۔ مَرْبُوع درمیانے قد کا، درمیانے جسم کا۔ مُرَبَّع چہار تھوں والا، چار گنا، چوگنا، چوہرا، چہار پہلو، چوکور، چوگوشیہ، چوگوشہ شکل کا، چارزاویوں والا، مربع، مربع کا، چوگوشہ شکل، چہارزاویہ شکل، جمع مُرَبَّعات چہار پہلو ٹکڑا، چوکھونٹا ٹکڑا، چوگوشیہ ٹکڑا، مربع۔ مِتْر مربع مربع میٹر۔ مُرَبَّعُ الاضلاع چوگوشہ۔ مُرَبَّع جمع مُرَبَّعات سیکشن، ضلع، علاقہ، خطہ۔ مُرَابِع زرعی کام میں شریک جو پیداوار یا نقصان میں ایک چوتھائی کا حصہ دار ہو۔ جَلَسَ مُتَرِبعاً آلتی پالتی مار کر بیٹھنا، ٹانگ پر ٹانگ رکھ کر بیٹھنا۔

ربغ: رَبَغَ - رَبْغًا القومُ فی النعیم خوش حال اور آسودہ زندگی گزارنا۔ رَبِغَ - رَبَغًا عیشُہُ زندگی میں فراخ حالی نصیب ہونا۔ - الرجلُ بدکار و بے حیا ہونا صفت: رَبِغ۔ رَبُغَ - رَبَاغَةً بہت ہونا، کثیر ہونا۔ الأَرْبَغ زیادہ، وسیع۔

◌ رَابِغ خوشگوار، خوش آئند، مرغوب، پسندیدہ، پرلطف، آرام دہ، آسودہ، سکھی، خوشحال۔

ربق: رَبَقَ - رَبْقًا ہُ کو پھندے سے باندھنا۔ - ہُ فی الامر کو کام میں ڈالنا۔ رَبَّقَ ہُ کو پھندے سے باندھنا۔ کہا جاتا ہے: رَبَّقَ الرجلُ اثناءَ حَبْلِہِ و اَرْبَاقَہُ اس نے اپنی بکری کے بچوں کے لئے رسی کا پھندا بنایا۔ ـــــ ہ فی الأمر کو کام میں ڈالنا۔ ـــــ الکلامَ تقریر کو جھوٹ سے آراستہ کرنا۔ تَرَبَّقَ ہُ کو لٹکانا۔ کہا جاتا ہے: تَرَبَّقْتُ الشیءَ فی عُنُقی میں نے اس چیز کو اپنی گردن میں لٹکایا۔ اِرْتَبَقَ فی الحِبَالَةِ پھندے میں پھنسنا۔ - فی الامر کسی کام میں پھنسنا۔ اِرْتَبَقْتُ فی حبالِہِ میں اس کی جعل سازی میں پھنس گیا۔ الرِبْق پھندوں والی رسی۔ الرَبْقَة و الرِبْقَة جمع رِبَق و رِبَاق و اَرْبَاق رسی میں پڑا ہوا پھندا۔ کہا جاتا ہے: حَلَّ ربقتَہُ اس نے اس کی تکلیف ٹال دی۔ نقضوا الحِبالَ واکلوا الرِبَاق انہوں نے اپنے عہدو پیمان توڑ دیئے۔ الرَبِیق پھندے میں بندھا یا پھنسا ہوا۔ المُرَبَّقَة چربی والی روٹی۔

◌ رِبق کچے چمڑے کا پھندا یا کمند، گھوڑوں کو پکڑنے کی رسی یا چمڑے کا پھندا۔ رِبْقَة و رَبْقَة جمع رِبَق و رِبَاق و اَرْبَاق کمند، پھندا، پھانسی، چال، دام۔

ربك: رَبَكَ - رَبْكًا الشیءَ کو ملانا، خلط ملط کرنا۔ ـــــ الرَبِیکَةَ مٹی گھولنا، گدلا کرنا۔ ـــــ ہُ کو کیچڑ میں ڈالنا۔ رَبِكَ - رَبَكًا پر معاملہ گڈمڈ ہونا، بوکھلا جانا۔ صفت: رَبِك و رَبِیك۔ ارتبك فی الامر کسی معاملہ میں پھنس جانا اور اس سے چھٹکارا نہ پا سکنا۔ ـــــ فی الوحل کیچڑ میں گرنا۔ ـــــ فی کلامِہِ گفتگو میں اٹکنا۔ ـــــ الصیدُ فی الحبالة شکار کا جال میں تڑپنا، پھڑ پھڑانا۔ ـــــ الامرُ معاملہ کا پیچیدہ ہونا۔ اِرْبَاكَّ اِرْبِیكَاكًا رایُہُ کی رائے کا گڑبڑ ہو جانا۔ ـــــ الرجُلُ عن الامر کام سے رک جانا۔ الربیکة گارا۔ دودھ ملا ہوا مکھن۔ کہا جاتا ہے: رَمَاہُ بِرَبِیکَةٍ اس نے اس کو ایک پیچیدہ معاملہ میں پھنسا دیا۔ ـــــ والرَبِیك و الرَبُوك پنیر، کھجور اور گھی سے تیار کیا ہوا کھانا جو کبھی اس میں پانی ملا کر پیا جاتا ہے۔ الأَرْبَك من الابل سیاہ رنگ کا اونٹ۔

◌ رَبَكَ - رَبْكًا ہ کو مکدر کرنا، گدلا کرنا، میلا کرنا، خراب کرنا، خلط ملط کرنا، الجھانا، کو پیچیدہ کرنا، میں الجھاؤ ڈالنا۔ ـــــ ہ/ ہ کو الجھانا، بوکھلانا، گڈمڈ کرنا، پریشان کرنا، کو الجھن میں ڈالنا، درہم برہم کرنا۔ رَبِكَ - رَبَكًا: کسی الجھی اور مشکل حالت یا صورت میں ہونا۔ اِرْتَبَكَ بوکھلانا۔ ـــــ فی میں پھنس جانا۔ رَبَك مشکل اور الجھی ہوئی حالت، صورت۔ رَبِك الجھا ہوا، بوکھلایا ہوا، مشکل میں، مشکلات سے گھرا ہوا۔ اِرْتِبَاك جمع اِرْتِبَاکات پریشانی، دشواری، الجھاؤ، پیچ، لپیٹ، گتھی، مشکل معاملہ، گرہ، پیچیدگی، الجھن، مشکل، بے ترتیبی، بدنظمی، ابتری، گڑبڑ، بری یا گندی حالت، کھچڑی، افراتفری، پراگندگی، خلط ملط، پریشانی، گھبراہٹ، پیٹ کی خرابی، ہاضمہ کی خرابی۔ مُرَبِّك الجھن میں ڈالنے والا، بوکھلانے والا، پریشان کن، حواس باختہ کرنے والا، بدحواس کرنے والا، گھبرا دینے والا، کام بگاڑ دینے والا۔ مُرْتَبِك بوکھلایا ہوا، پیچیدہ، پھنسا ہوا، پریشان، حواس باختہ، بدحواس، گھبرایا ہوا۔ - فی میں پھنسا ہوا۔

ربل: ١۔ رَبَلَ - رَبْلاً القومُ قوم کی تعداد کا زیادہ ہونا، بڑھنا۔ ـــــ ت المَرَاعِی چراگاہوں میں گھاس کا بکثرت ہونا۔ رَبَّلَ و اَرْبَلَ المکانُ کسی جگہ کا خزاں کے پودے اگانا۔ تَرَبَّلَ موسم خزاں کی سبزی کھانا، پُرگوشت ہونا۔ - جسمُہُ کے جسم کا پھولنا۔ - القومُ موسم خزاں کی سبزی چرانا۔ - ت الارضُ زمین کا خریف کی سبزی سے ہرا بھرا ہونا۔ خزاں کے آنے پر خشک ہو جانے کے بعد سرسبز ہونا۔ اِرْتَبَلَ مالُہُ کا مال زیادہ ہونا۔ الرَبْل جمع رُبُول بغیر بارش کے پھوٹنے والے پودے وغیرہ۔ الرَبَل (ن) بہت سبز پودا، روئیدگی۔ رَجُلٌ رَبِلٌ جسیم آدمی۔ الرَبْلَة و الرَبَلة جمع رَبَلات رانوں کی جڑیں، ہر جگہ کا موٹا گوشت۔ الرَبِیل موٹا، فربہ۔ الرَبِیلَة فربہی، رطوبت، نعمت، زندگی کی آسودگی۔ الرَبَالة گوشت کی کثرت۔ کہا جاتا ہے: ضمر بعد رَبَالةٍ وہ گوشت کی کثرت کے بعد دبلا پتلا ہو گیا۔ الرِیْبَال جمع رَبَابِیل دراز اور لپٹی ہوئی نبات۔ المِرْبَال وہ زمین جس میں خزاں کے موسم میں جھاڑیاں یا درخت بکثرت ہوں۔

٢۔ رَابَلَ بدکردار ہونا، برائی کی تاک میں رہنا۔ تَرَبَّلَ شکار کرنا۔ تَرَابَلَ لوٹ ڈالنا اور شیر کا سا کام کرنا۔ الرَبِیل چور جو تن تنہا لوٹ ڈالے۔ الرِیبال جمع رَبَابِیل شیر۔

◌ رَبِل فربہ، جسیم، موٹا تازہ، گوشت دار، لحیم شحیم (شخص)۔ رَبْلِی و رَبَلِی گوشت دار، فربہ، لحیم شحیم، گداز۔ رَبْلَة جمع رَبَلات (جسم کے) گوشت (کا ڈلا)۔ رَبِیل گوشت دار، گداز، موٹا، فربہ، لحیم شحیم۔ رَبَالة موٹاپا، فربہی۔

ربن: اَرْبَنَ ہُ کو بیعانہ دینا۔ تَرَبَّنَ جہاز کا کپتان بننا۔ الرَبُون و الاربون و الأَرْبَان بیعانہ۔ الرُبَّان و الرُبَّانی جمع رَبَابِنة و ربابین جہاز کا ملاح، جہاز کا کپتان۔ رُبَّانُ کل شیء ہر چیز کا بڑا حصہ، زمرہ۔ کہا جاتا ہے: اَخَذَ بِرُبَّانِہِ اَوْبِرِبَّانِہِ اس نے اس کو پورا کا پورا لے لیا۔

ربما دیکھو رُبَّ۔

ربا: ١۔ رَبَا - رِبَاءً و رُبُوًّا المالُ مال کا زیادہ ہونا، بڑھنا۔ رَابَی مُرَاباةً سود پر مال دینا۔ اَرْبَی اِرْبَاءً سود لینا۔ - الشیءَ چیز کو بڑھانا۔ - علیہ فی کذا و اِرْتَبَاہُ اِرْتِبَاءً میں کو زیادہ کرنا۔ الرِبَاء سود، زیادتی، بیاج۔ رِبَوِی سودی، سود کا، سود کے متعلق۔ الرَبْو جمع اَرْبَاء جماعت۔ الرَبَاء زیادتی، احسان، مہربانی۔ کہا جاتا ہے: لِفُلانٍ عَلَیَّ رَبَاء فلاں شخص کا مجھ پر احسان اور مہربانی ہے۔ الرَبْوَة (ع ح) دس لاکھ، (عشر کرّات) یاد رہے کہ الکرّة ایک لاکھ یعنی مائة الف کو کہتے ہیں۔ الرِبْوَة جمع رِبی دس ہزار کے قریب لوگوں کی جماعت۔

٢۔ رَبَا - رَبْوًا و رُبُوًّا الولدُ بچہ کا نشوونما پانا۔ یہ بھی کہا جاتا ہے: رَبَیْتُ و رَبِیتُ رَبَاءً و رَبِیًّا میں نے

نشوونماپائی۔ رَبَّى تَرْبِيَةً و تَرَبَّى الولدَ: بچہ کو پالنا، بچہ کی پرورش کرنا، بچہ کو مہذب بنانا۔ رَابَى مُرَابَاةً الرجلَ: کے ساتھ حسن سلوک کرنا۔ اَرْبَى اِرْبَاءً ہٗ: کو امید دلانا۔ الْأَرِبَّةُ: گھر کے مرد، چچازاد بھائی۔ کہا جاتا ہے: جاء فی أُرْبِيَّةِ قومِهِ: وہ اپنے گھر والوں اور قبیلہ کے لوگوں میں آیا۔

۳۔ رَبَا ـُ رِبَاءً و رُبُوًّا الرابيةَ: ٹیلہ پر چڑھنا۔ الرُّبْوَا ارْبَاء: ٹیلہ۔ الرَّابِيَةُ جمع رَوَابٍ و الرُّبُوَةُ و الرَّبْوَةُ و الرِّبْوَةُ جمع رُبًى و رُبِيٌّ: ٹیلہ۔ الرَّبَاةُ و الرَّبَاوَةُ: ٹیلہ۔ الْأُرْبِيَّةُ (ع ا): ران کی جڑ یا اوپری حصے اور پیٹ کے درمیان کا حصہ۔

۴۔ رَبَا ـُ رُبُوًّا الفرسُ: گھوڑے کا پھولنا، گھوڑے کا بھاگنے سے سانس چڑھنا۔ الرَّبْوُ جمع اَرْبَاء: چڑھا ہوا سانس۔ ـــ و الرَّبْوَةُ (طب): جوف کی سوجن، ضیق النفس۔

۵۔ رَبَّى التفاحَ او غیرہ بالسکّر: سیب وغیرہ کا مربہ ڈالنا۔ المُرَبَّى (ط): پھلوں کا مربہ یا نشاستہ وغیرہ میں شکر ڈال کر بنائی ہوئی مربہ نما مٹھائی۔

۶۔ الرُّبَيَّة (ح): حشرات الارض کی قسم کا ایک کیڑا۔

○ رَبَا ـُ رَبَاءً و رُبُوًّا: زیادہ ہونا، بڑھنا۔ ـــ علی/عن: (تعداد) سے زیادہ ہونا۔ مایربو علی المئۃ: سو سے زیادہ۔ رَبَّى: بڑھانا یا بڑھنے دینا۔ ـــ ہٗ: کو پالنا، پوسنا، پرورش کرنا، کی تربیت کرنا، کو تعلیم دینا، بچہ کو پڑھانا، سکھانا۔ ـــ ہٗ: (مرغیوں، چوپائے، مویشی) کی پرورش کرنا، کی نسل بڑھانا، (اسلوب وغیرہ) کو ترقی دینا۔ رَابَى: سودی کاروبار کرنا۔ اَرْبَى ہٗ: کو بڑھانا، زیادہ کرنا۔ ـــ علی: (تعداد، عمر، پیمانہ) سے زیادہ ہونا۔ تَرَبَّى: پرورش پانا، تعلیم حاصل کرنا۔ رَبْو: ضیق النفس، دمہ۔ رُبْوَة و رَبْوَة جمع رُبًى: پہاڑی ٹیلہ۔ رِبْوَة جمع رِبْوَات: دس ہزار، لاکھوں۔ رِبًا: سود، بھاری سود۔ رِبَوِيّ: بھاری سود پر قرض دینے والا۔ رِبَاء: بیشی، زیادتی، فاضل مقدار، مہربانی، احسان۔ ـــ علی: پر برتری۔ تَرْبِيَة: تعلیم، تربیت، پڑھانا، سکھانا، علم تعلیم، فن تعلیم، پرورش (حیوانات) نسل کشی۔ سیئ التربية: بدتربیت، ناشائستہ۔ قلیل التربية: بداطوار، بدتربیت، کج خلق، بداخلاق۔ علم التربية: علم یا فن تعلیم۔ تربیۃ الأطفال: بچوں کی نگہداشت۔ التربیۃ البدنیۃ: جسمانی تربیت۔ تربیۃ الحیوان: مال مویشی پالنا۔ تربیۃ الدجاج: چوزے پالنا، مرغیاں پالنا۔ تربیۃ السمك: مچھلیوں کی پرورش۔ تربیۃ النباتات: پودوں کی زراعت، پودے لگانا۔ تَرْبَوِي و تَرْبِيَوِي: مدرسی، معلمانہ۔ رَابِيَة جمع رَوَابٍ: پہاڑی، ٹیلہ۔ مُرَبٍّ جمع مُرَبُّون: تعلیم دینے والا، معلم، مدرس، ملاں، میاں جی (مال مویشی کی) پرورش کرنے والا۔ مُرَبِّيَة جمع مُرَبِّيَات: اُستانی، آتون، آتو، آتو جی، گورنس۔ مُرَبًّى: تربیت دیا گیا، تعلیم دیا گیا، پرورش کیا گیا، اچھی تربیت والا، اچھے اطوار والا، جام، پھلوں کا مربہ۔ (جمع) مُرَبَّيَات: مربہ جات۔ مُرَابٍ: سودخوار، سودخور، بنیا، مہاجن۔ مُتَرَبٍّ: اچھی تربیت والا، اچھے اطوار والا۔

○ رِبُورتاج جمع ربورتاجات: رپورٹ، رپورتاژ۔

رتّ: ۱۔ رَتَّ ـِ رَتَتًا: ہکلانا، ہتلانا صفت: اَرَتُّ مؤنث رَتَّاء و رُتَّى جمع رُتّ۔ اَرَتَّ اِرْتَاتًا ہٗ اللّٰهُ: اللہ تعالیٰ کا کسی کو ہکلا کرنا یا بنانا۔ الرَّتُّ جمع رُتُوت: سردار، پیشوا۔ کہا جاتا ہے: هو من رُتُوتِ الناس: وہ لوگوں کا ایک سردار ہے۔ ـــ جمع رِتَتَة: سخت نرسور، جنگلی سور۔ الرُّتَّة: ہکلاپن، ہتلاپن۔

۲۔ رَتْوَتَ: "تا" یا "را" بولنے میں اٹکنا، ہکلانا۔

○ اَرَتُّ مؤنث رَتَّاء جمع رُتّ: ہکلا، ہتلا۔

رتأ: رَتَأَ ـَ رَتْوءًا ہٗ: کا گلا گھونٹنا۔ ـــ العقدةَ: گرہ سخت لگانا۔ ـــ فی المکان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ ـــ الرجلُ: چلا جانا۔ اِرْتَتَأَ: رک رک کر ہنسنا۔

رتب: ۱۔ رَتَبَ ـُ رَتْبًا و رُتُوبًا الشیءُ: چیز کا اپنی جگہ بلاحرکت ثابت وقائم رہنا، سیدھا کھڑا ہونا۔ کہا جاتا ہے: رَتَبَ فی الصلوة: وہ نماز میں سیدھا کھڑا رہا۔ رَتَّبَ ہٗ: کو قائم رکھنا۔ اَرْتَبَ: سیدھا کھڑا ہونا۔ ـــ الغلامُ الكعبَ: لڑکے کا ایڑی کھڑی کرنا۔ تَرَتَّبَ: بلاحرکت وجنبش کھڑا ہونا۔ الرَّاتِب جمع رَوَاتِب: تنخواہ۔ عیش راتب: دائمی عیش۔ الرَّوَاتِب: سنن موکدہ۔ التُّرْتُب و التُّرْتَب: قائم وثابت چیز، دوام، ہمیشگی، مٹی، غلام جو تین آقاؤں کی غلامی میں رہ چکا ہو۔ الرَّتِيب: ہمیشہ ایک ہی طرح پر رہنے والا۔

۲۔ رَتَّبَ ہٗ: کو ترتیب دینا، درجہ پر رکھنا۔ اَرْتَبَ: غنی کے بعد سوال کرنا۔ تَرَتَّبَ: ترتیب میں ہونا۔ الرَّتَب: چھنگلیا اور اس کے برابر والی انگلی کے درمیان کا فاصلہ اور چھنگلیاں کے برابر والی اور بیچ کی انگلی کے مابین جگہ۔ الرَّتَب: بمعنی الرَّتَب، سختی، دشواری، ابھری ہوئی زمین، قریب قریب چٹانیں جو ایک دوسرے سے بلند ہوں۔ الرتیب (ا ع): فوجی عہدیدار جیسے سیکنڈ لفٹیننٹ، سارجنٹ وغیرہ۔ الرُّتْبَة جمع رُتَب: درجہ، مرتبہ۔ الرَّتَبَة: انگلیوں کے درمیان کا فاصلہ۔ المَرْتَبَة جمع مَرَاتِب: درجہ، اعلیٰ درجہ۔ التَّرَاتُب (ا ع): فوجی درجوں کا سلسلہ۔

۳۔ التُّرْتُبَّة: نیم راستہ۔

۴۔ رُتُباغا او رُوتاباغا (ن): کرم کلا، بند گوبھی۔

○ رَتَّبَ ہٗ: کی صف بندی کرنا، کو ترتیب دینا، کو حسب مرضی استعمال کرنا، کو آراستہ کرنا، سجانا، آراستہ پیراستہ کرنا، مزین کرنا، دکان کی کھڑکی مال سے سجانا، کو معین کرنا، طے کرنا، کو باقاعدہ بنانا، نظام کے تحت لانا، کو ترتیب سے رکھنا۔ ـــ ہٗ: کو تیار کرنا، الگ کرنا، مخصوص کرنا، خاص مقصد کے لئے متعین کرنا۔ ـــ ہٗ ل: کے لئے (تنخواہ) مقرر کرنا۔ ـــ ہٗ علی: کو کا نتیجہ بنانا، کو سے حاصل کرنا، کو سے مشتق کرنا، کو کا انجام بنانا۔ تَرَتَّبَ: مرتب ہونا، منظم ہونا، قائم ہونا، ایک طرف رکھا جانا، الگ کیا جانا، مقرر ہونا۔ ـــ علی: کا ماتحت ہونا، کا نتیجہ یا انجام ہونا، کے نتیجہ کے طور پر واقع ہونا، سے مشتق ہونا، سے نکلنا، اچانک آجانا، سے نتیجہ نکلنا، کے باعث ہونا۔ تَرَتَّبَ بِذِمَّتِهِ: کا مقروض ہونا، قرض دار ہونا۔ رُتْبَة جمع رُتَب: ڈگری، درجہ، گریڈ، سطح، عہدہ، بڑی یا مسلمہ حیثیت، رتبہ، حیثیت، منصب، طبقہ، خوبی کمال، فوجی عہدہ، پادریوں کا منصب، پادری کا رتبہ، مذہبی رسوم۔ کتاب الرتب (رومن کیتھولک چرچ کے مراسم)۔ رَتَابَة: اکتادینے والی یکسانی۔ رَتِيب: یکسانی کے باعث اکتا دینے والا۔ رُتَبَاء: نان کمشنڈ افسران (فوج میں)۔ مَرْتَبَة جمع مَرَاتِب: قدم، سیڑھی کا ڈنڈا، گدا، گریڈ، ڈگری، عہدہ، طبقہ۔ تَرْتِيب جمع تَرْتِيبَات: ترتیب، انتظام، اہتمام، صف بندی، سجاوٹ، آراستگی، سلسلہ، تسلسل، تواتر، بناوٹ، نظام، ترتیب (مکانات کی)، تنظیم، تیاری، انتظام، قدم، بہم رسانی عشائے ربانی کی رسم۔ بالترتیب: ایک ایک کر کے، مناسب تسلسل میں۔ من غیر ترتیب: بے ترتیب، بے سلیقہ، بے ترتیبی میں۔ تَرْتِيبِيّ: ترتیبی (عدد)۔ عدد ترتیبی: ترتیبی عدد۔ رَاتِب: یکسانی کے باعث اکتا دینے والا۔ جمع رَوَاتِب: تنخواہ، مشاہرہ، جمع رَوَاتِب: عبادت کی بعض نفلی شکلیں۔ مُرَتَّب: انتظام کیا ہوا، منظم کیا ہوا، قانون کے مطابق بنایا ہوا وغیرہ جمع مُرَتَّبَات: تنخواہ، مشاہرہ۔

رتج: ۱۔ رَتَجَ ـُ رَتْجًا الباب: دروازہ بند کرنا۔ رَتِجَ ـَ رَتَجًا الخطيبُ: مقرر کا تقریر میں رکنا، پر کلام کا دشوار ہونا۔ اَرْتَجَ البابَ: دروازہ کو مضبوطی سے بند

کرنا۔ ـــــ ت الدجاجةُ: مرغی کے پیٹ کا انڈوں سے بھر جانا۔ ـــــ البحرُ: سمندر کا جوش میں آنا۔ ـــــ الثلجُ: برف کا پیہم گرنا۔ اُرْتِجَ و اُرْتُتِجَ و اسْتُرْتِجَ علی الخطیب: مقرر کا تقریر میں رکنا۔ سِکّةٌ رِتْجٌ: بندگلی۔ مالٌ رِتْجٌ: نا قابل حصول مال۔ الرَتَجُ و الرِتَاجُ: بڑا دروازہ، پھاٹک، بڑا بند دروازہ جس میں کھڑکی ہو۔ الرِتاجة جمع رَتَائِج: چٹان۔ ـــــ و المَرْتَجُ جمع مَرَاتِج: تنگ راستہ۔ المِرْتَاجُ: چٹخنی، جس سے دروازہ بند کیا جاتا ہے۔

۲۔ رَتَجَ ـُ رَتَجَاناً الصبيُّ: بچہ کا چلنے لگنا۔

۳۔ اَرْتَجَ الخصبُ: سرسبزی کا عام ہونا۔ مکانٌ مُرْتِجٌ: بہت سبزہ والی جگہ۔

○ رَتَجَ ـُ رَتْجاً ہ: (دروازے وغیرہ) کو قفل لگانا، تالا لگانا، کو بند کرنا، دروازے کی بلی لگانا، دروازے کی چٹخنی چڑھانا۔ رَتِجَ ـَ رَتَجاً: کی زبان کو تالا لگ جانا، بے زبان ہونا، ہکلانا۔ اُرْتِجَ علیہ: کی زبان سے بات نہ نکلنا، بے زبان ہو جانا، کی سمجھ میں نہ آنا کہ کیا کہے، (کیلئے) موزوں الفاظ نہ ملنا۔ رِتَاج جمع رُتُج ورَتَائِج: پھاٹک، راستہ، گذرگاہ۔ مُحْکَمُ الرِتَاجِ: مضبوطی سے چٹخنی لگایا ہوا (پھاٹک)۔

○ رَتِینَج بمعنی رَاتِینَج: بروزہ، گندابروزہ۔

رتخ: رَتَخَ ـُ رُتُوخاً بالمکان: کسی جگہ رہنا، قیام کرنا۔ ـــــ عن الخیر: بھلائی سے پیچھے رہنا، رکنا۔ ـــــ العجینُ: گندھے ہوئے آٹے میں پانی زیادہ ہونے سے اس کا پتلا ہو جانا۔ الرَتْخَة: سخت کیچڑ، دلدل۔ جلدٌ اَرْتَخ: خشک یا سخت چمڑا۔

رتع: ۱۔ رَتَعَ ـَ رَتْعاً و رُتُوعاً و رِتَاعاً: خوشحال ہونا، جو چاہنا حاصل کر لینا۔ ـــــ فی المکان: کسی جگہ خورد و نوش کی پوری آسودگی و فراوانی سے رہنا۔ صفت: رَاتِع جمع رُتَّع و رُتَّع و رِتَاع و رُتُوع و رَاتِعُون۔ ـــــ فی مال فلان: کسی کے مال میں کھانے پینے میں خوب موج اڑانا۔ اَرْتَعَ القومُ: لوگوں کا سرسبز و شاداب زمین میں پہنچنا اور مویشی چرانا۔ ـــــ ت الارضُ: چرنے والے کو آسودہ و سیر کرنا۔ ـــــ الغیثُ: بارش کا چارہ اگانا۔ ـــــ بالدوابَّ: مویشیوں کو چرنے دینا۔ الرَتِعُ: اپنی سب مرادیں پانے والا آسودہ حال۔ کَلَاءٌ رَتِیعٌ: چرنے والے کے لئے کافی گھاس۔ الرَتْعَة: سرسبزی و شادابی کی کثرت۔ کہا جاتا ہے: اَسْمَنَنِی القیدُ والرتعةُ: قید و آسودگی نے مجھ کو فربہ کر دیا۔ المُرْتِعُ: آسودہ حال جس کو سب کچھ ملے۔ المَرْتَع: چراگاہ۔ الرِتَاع: اپنے اونٹوں کو شاداب چراگاہوں میں لے جانے والا۔ الاَرْتَاعُ من الناس: لوگوں کی کثرت۔ کہا جاتا ہے: رَأَیْتُ اَرْتَاعًا من الناس: میں نے لوگوں کی کثرت دیکھی۔

۲۔ رَتَعَ ـَ رَتْعًا و رُتُوعًا و رِتَاعًا فی لحمِ فلان: کسی کی غیبت کرنا۔

○ رَتَعَ ـَ رَتْعًا و رُتُوعًا و رِتَاعًا: (مویشیوں کا) چراگاہ میں چرنا، گھاس چرنا۔ ـــــ: بہت زیادہ کھانا، جانوروں کی طرح کھانا، ڈٹ کر شراب پینا، کھل کھیلنا، کھل کر شراب پینا اور عیش اڑانا، بلا نوشی کرنا اور دادِ عیش دینا، اچھی اچھی چیزیں کھانا۔ ـــــ فی: سے لطف اندوز ہونا، کو جی بھر کے کرنا۔ اَرْتَعَ ہ: مویشیوں کو چراگاہ میں چرانا، کو باہر چرنے کے لئے چھوڑ دینا۔ مَرْتَع جمع مَرَاتِع: سرسبز چرنے کی جگہ، چراگاہ۔ ـــــ ل: کے لئے زرخیز زمین۔ مرتع: جرائم اور برائی وغیرہ پیدا کرنے کی جگہ۔

رتق: رَتَقَ ـُ رَتْقًا الثوبَ: کپڑے کی پھٹن کو درست کرنا، جوڑنا۔ ـــــ الفَتْقَ: پھٹن کی اصلاح کرنا۔ کہا جاتا ہے: رَتَقَ فَتْقَهُم: اس نے ان کے درمیان صلح کرا دی۔ ـــــ الشیءَ: چیز کو بند کرنا۔ اِرْتَتَقَ الشیءُ: چیز کا جڑ جانا۔ الرَاتِق (فا): مصلح، درست کرنے والا، اصلاح کرنے والا۔ کہا جاتا ہے: هو الراتِق والفاتِق: وہ معاملہ کو ٹھیک کرنے والا ہے۔ الرِتَاق: دو کپڑے جن کے کنارے جوڑ دیئے ہوں۔ الرَتَقَة جمع رَتَق: انگلیوں کے درمیان کی کشادگی۔ الرُتُوق: بزرگی، عزت، شرف۔

○ رَتَقَ ـُ رَتْقًا ہ: کی مرمت کرنا، کو جوڑ جاڑ کر ٹھیک کرنا، پھٹی ہوئی جگہ کو سی دینا۔ رَتْق جمع رُتُوق: جوڑنا، مرمت کرنا، مرمت، رفو (جراب وغیرہ کا)۔

رتک: رَتَکَ ـِ رَتْکًا و رَتَکًا و رَتَکَانًا البعیرُ: اونٹ کا چھوٹے چھوٹے قدموں سے دوڑنا، پویا دوڑنا۔ اَرْتَکَ البعیرَ: اونٹ کو پویا دوڑانا۔

○ رَتَکَ ـِ رَتْکًا و رَتَکًا و رَتَکَانًا: چھوٹے چھوٹے قدموں سے دوڑنا، ڈلکی چلنا۔ مَرْتَک: سیندور، مردار سنگ۔

رتل: ۱۔ رَتِلَ ـَ رَتَلًا الشیءُ: اچھے انتظام و ترتیب میں ہونا، صفت: رَتِل۔ رَتَّلَ الکلامَ: کلام کو اچھی ترتیب دینا۔ ـــــ القرآنَ: قرآن کو ٹھہر ٹھہر کر خوش اسلوبی سے پڑھنا۔ ـــــ الصلواتِ: مناجات گنگنانا۔ تَرَتَّلَ فی القول: ٹھہر ٹھہر کر اچھی طرح بولنا۔ الرَتَل (مص): عمدہ کلام، ہر پاکیزہ چیز۔ (اع) مسلح حفاظتی دستہ۔ ثَغْرٌ رَتِل: خوبصورت ہموار دانت۔ رَتَلُ السیارات: کاروں کا جلوس۔ الاَرْتَل: اچھی ترتیب والا۔ التَرْتِیل: خوش آوازی، پڑھتے وقت آواز کو سست اور ہلکی کرنا، گانے اور نماز پڑھنے میں خوش الحانی یا حسن ادائیگی۔ التَرْتِیلَة جمع تَرَاتِیل: (مسیحی اصطلاح میں) ترنم سے پڑھی جانے والی حمد باری تعالی۔

۲۔ الاَرْتَل: تتلانے والا۔ الرُتَیْلاء جمع رُتَیْلاوَات (ح): کیڑے مکوڑے جیسے مکھی مکڑی۔ (ن): سوسن کے پھول کے مشابہ پھولوں والا پودا۔

○ رَتِلَ ـَ رَتَلًا: با قاعدہ ہونا، با ضابطہ ہونا، اچھی ترتیب والا ہونا، صاف ستھرا اور پاکیزہ ہونا۔ رَتَّلَ الکلامَ: اپنی بات کو خوبصورتی سے ادا کرنا۔ ـــــ: مناجات گانا، یکساں لہجہ میں خوش الحانی سے پڑھنا۔ ـــــ ہ: دینی گانے، یا حمد کے گانے گانا۔ رَتَل جمع اَرْتَال: ریلوے ٹرین۔ رتل آلیّ: موٹروں کا دستہ۔ رُتَیْلاء: کھیتی کی کٹائی کرنیوالا، لم ڈھینگ پتنگا، ترن تلا۔

تَرْتِیل: قرآن مجید کی آہستہ تلاوت، مناجات گانا، یکساں آواز میں خوش الحانی سے تلاوت کرنا، حمدیں وغیرہ گانا جمع تراتیل: ترانہ حمد، بھجن، مناجات، مذہبی گیت۔ تَرْتِیلَة: بھجن، مناجات، ترانہ حمد۔ مُرَتِّل: گرجا کا گانے والا، گرجے کی بھجن منڈلی کا نوخیز قوال، گویا، گانے والا، گلوکار، کلاکار، گلاونت، مطرب، نغمہ خواں، گا کر پڑھنے والا۔

رتم: ۱۔ رَتَمَ ـِ رَتْمًا ہ: کو توڑنا، کوٹنا۔ ـــــ رَتِیمًا: رتم کے دانے کھانے سے بیہوشی طاری ہونا۔ الرَتَم واحد رَتَمَة (ن): ایک قسم کا درخت جس کا بیج مسور کے مشابہ ہوتا ہے۔ الرَتِیم جمع رَتَامَی: رتم کھانے سے بیہوش ہونے والا۔

۲۔ رَتَمَ ـُ رَتْمًا فی بنی فلان: کسی قبیلہ وغیرہ میں پرورش پانا۔

۳۔ رَتَمَ ـِ رَتِیمًا: سست چلنا۔ ـــــ الرَتَم: پانی سے بھرا ہوا توشہ دان، سڑک، راستہ۔ الرَتِیم جمع رَتَامَی: آہستہ چال و رفتار۔

۴۔ ما رَتَمَ بکلمةٍ: وہ ایک لفظ بھی نہیں بولا۔ الرَتَم: آہستہ کلام، کالِ حیاء۔

۵۔ اَرْتَمَ: یادداشت کے لئے انگلی پر دھاگا لپیٹنا۔ ارتمتُ زیدًا: میں نے زید کی انگلی میں کسی کام کو یاد دلانے کے لئے دھاگا باندھا۔ تَرَتَّمَ و اِرْتَتَمَ: بمعنی اَرْتَمَ۔ الرَتْمَة جمع رَتَم و رِتَام و الرَتِیمَة جمع رَتَائِم: وہ دھاگا جو کسی کام کو یاد دلانے کے لئے انگلی میں باندھا جاتا ہے۔

۲۔ الرُّتَام: فانی لاش، (کسی شخص کا) جسم۔ شرٌّ تُرتُمٌ و تُرتُمٌ: دائمی برائی۔

◌ رَتَمَ -رَتْماً بکلمۃٍ: کوئی لفظ کہنا، بولنا (صرف نفی کے ساتھ)۔ رَتَم (اسم جنس واحد رَتَمۃ): مسور جیسے بیج اور تیز خشبودار پودے کے پھولوں جیسے پھولوں والا ایک قسم کا درخت۔ رَتْمۃ و رَتِیمۃ جمع رَتائِم و رِتام: یاددلانے کے لئے انگلی پر باندھا جانے والا دھاگا۔

رتن: ا۔ رَتَنَ -رَتْناً الشحمَ بالعجین: گندھے ہوئے آٹے میں چربی ملانا۔

۲۔ الراتینج او عَرَقُ الشجر (ك): رال، گوند، بروزہ، گندابروزہ۔ الراتینجیّۃ (ن): جنگل کے درختوں کی ایک جنس معتدل آب وہوا کے علاقوں خصوصاً پہاڑی یورپ، ایشیا اور امریکہ میں پایا جاتا ہے۔ آرائش کے علاوہ اس کی لکڑی صنوبر کے مشابہ ایک درخت کی طرح استعمال کی جاتی ہے۔

رتا: ا۔ رَتَا -رَتْوًا ہٗ: کو باندھنا۔ — القلبَ: دل کو تقویت دینا۔ — الدلوَ: ڈول کو نرمی سے کھینچنا، آہستہ سے نکالنا۔ — ہٗ الیہ: کو سے ملانا۔

۲۔ رَتَا -رَتْوًا ہٗ: کوڈھیلا کرنا۔ — رَتْوًا و رُتُوًّا برأسہ: سر سے اشارہ کرنا۔ — الرجلُ: قدم رکھنا۔ رُتِیَ فی ذراعِہ: اس کا بازو کٹ گیا۔ الرَّتوۃ: قدم۔

۳۔ الرَّتوۃ: بلندزمین، لحہ، حدنظر۔ کہاجاتا ہے: بیننا و بینہم رَتوۃٌ: ہمارے اور ان کے درمیان حدنظر جتنی دوری ہے۔

◌ رَتَا -رَتْوا و رَتَّی ہٗ: جراب وغیرہ کی مرمت کرنا، بھرنا، رفو کرنا۔

◌ رِتُوش: نوک پلک درست کرنا۔

◌ رَتِینج و راتینج: بروزہ، گندابروزہ۔

◌ رَتِینۃ جمع رَتائِن: تابندہ شعلہ پوش جالی یا گیس کا مینٹل (mantle)۔

رث: ا۔ رَثَّ -رَثاثۃً و رُثُوثۃً الثوبُ: کپڑے کا بوسیدہ ہونا، صفت: رَثٌّ جمع رِثاث۔ أرَثَّ إرْثاثاً الثوبُ: کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔ — الثوبَ: کپڑے کو بوسیدہ کرنا۔ الرَّثُّ جمع رِثاث: گھر کا گھٹیا سامان۔ کہاجاتا ہے: کلامٌ غَثٌّ رَثٌّ: گھٹیا ناکارہ کلام۔ الأرَثّ: بوسیدہ۔ الرَّثیث: بوسیدہ۔ الرِّثّۃ جمع رِثَث و رِثاث: گھر کا ردی سامان، کمزور لوگ۔

۲۔ اُرْتُثَّ: زخمی کو میدان جنگ سے ایسی حالت میں لایا جانا کہ اس میں زندگی کی رمق باقی ہو۔ صفت: مُرْتَثٌّ

الرَّثیث: زخمی جس میں زندگی کی رمق باقی ہو۔

◌ رَثَّ -رَثاثۃً و رُثُوثۃً (لباس وغیرہ) کا شکستہ حال ہونا، بوسیدہ ہونا، پھٹا پرانا ہونا، فرسودہ ہونا، خراب اور گھسا ہوا ہونا۔ رَثٌّ جمع رِثاث: پرانا، بوسیدہ، گھسا ہوا، فرسودہ، پھٹا پرانا، شکستہ حال، پامال، گھسا پٹا۔ رَثُّ الہیئۃ: پھٹی پرانی وضع۔ رِثّۃ: پرانی دقیانوسی چیزیں، پھٹے پرانے کپڑے۔ رَثیث: پرانا، پھٹا پرانا، خستہ، فرسودہ، گھسا ہوا، پامال، تارتار۔ رَثاثۃ: خستہ حالی، کھردراپن، ریختہ پن۔ رُثُوثۃ: بمعنی رَثاثۃ۔

رثأ: ا۔ رَثَأ -رَثْأ اللبنَ: دودھ کو گاڑھا کرنا، دہی جمانا۔ — الشیءَ بالشیء: چیز کو چیز سے ملانا۔ — غضبُہٗ: کا غصہ ٹھنڈا ہونا۔ أرْثَأ اللبنُ: دودھ کا گاڑھا ہونا۔ اِرْتَثأ اللبنُ: دودھ کا گاڑھا ہونا۔ — الرَّثیئۃ: دہی پینا۔ — علیہم الامرُ: پر معاملہ کا گڈمڈ ہونا۔ — فی رأیہ: اپنی رائے میں گڑبڑی کرنا۔ الرَّثیئۃ: رثأ اللبنَ سے اسم، دہی، میٹھا ملا ہوا ترش دودھ۔

۲۔ الرَّثْءُ و الرَّثأۃ: حماقت، کم فہمی، دل کی کمزوری۔ الرَّثیئۃ: حماقت۔ رجلٌ مَرْثُوءٌ: کمزور دل والا، کم فہم آدمی۔

رثد: ا۔ رَثَدَ -رَثْداً و اِرْتَثَدَ المتاعَ: سامان کو اوپر نیچے رکھ کر ترتیب دینا۔ رَثِید و مَرْثُود: اوپر نیچے ترتیب سے رکھا ہوا سامان۔ الرَّثَد: مرتب ومنظم سامان واسباب۔ رَثَدُ البیتِ: گھر کا ردی سامان۔

۲۔ رَثِدَ -رَثَداً و ارْثَدَّ الماءُ: پانی کا گدلا ہونا۔

۳۔ ارْثَدَ القومُ: ایک جگہ بصورت جماعت قیام پذیر ہونا اور کسی اور جگہ نہ جانا۔ کہاجاتا ہے: اِحتَفَرَ حتی ارْثَدَ: وہ کھودتے کھودتے تہ زمین تک پہنچ گیا۔ الرَّثَد و الرِّثْدۃ: لوگوں کی جماعت جو ایک جگہ پڑاؤ ڈالے رہے۔

۴۔ المَرْثَد و المِرْثَد: فیاض وسخی آدمی۔

رثط: رَثَطَ -رُثُوطاً و ارْثَطَ و تَرَثَّطَ فی قعودہ: ٹک کر اور جم کر بیٹھنا۔

رثع: ا۔ رَثِعَ -رَثَعاً: بہت لالچ وحرص رکھنا، صفت: رَثِعٌ جمع رَثِعُون۔

۲۔ اِرْثَعَنَّ اِرْثِعْناناً المطرُ: بارش کا پیہم برسنا۔ — فلانٌ: کمزور اور ڈھیلا ہونا۔ — الشعرُ: بالوں کا لٹکنا۔

رثم: رَثَمَ -رَثْماً الانفَ: ناک توڑ کر خون بہانا۔ رَثِیم و مَرْثُوم: ٹوٹی ہوئی خون بہاتی ناک۔ رَثِمَ -رَثَماً و اِرْثَمَّ الفرسُ: گھوڑے کی ناک کے سرے پر سفید داغ ہونا۔ صفت: رَثِم و أرْثَم مؤنث رَثِمۃ و رَثْماء جمع رُثْم۔ الرَّثَم و الرُّثْمۃ: گھوڑے کی ناک کے سرے پر کا سفید داغ۔ المَرْثِم و المِرْثَم جمع مَراثِم: ناک۔ الرِّثْمۃ جمع رِثام: ہلکی بارش۔

رثا: ا۔ رَثَا -رَثْوًا المیتَ: میت پر رونا اور اس کی خوبیاں گننا، کے مرثیہ میں اشعار نظم کرنا۔ رَثَی -رَثْیاً و رِثاءً و رِثایۃً و مَرْثاۃً و مَرْثِیَۃً المیتَ: میت پر رونا اور اس کی خوبیاں گننا۔ — لہٗ: پر شفقت ورحم کرنا۔ — رِثایۃً عنہ حدیثاً: کو یاد کرنا۔ رَثَّی و تَرَثَّی المیتَ: میت پر رونا اور اس کی خوبیاں گننا۔ الرَّثّاءۃ و الرَّثّایۃ: نوحہ کرنے والی عورت۔ المَرْثاۃ و المَرْثِیۃ جمع مَراثٍ: مرثیہ، وہ اشعار وغیرہ جس میں میت کی خوبیاں بیان کی گئی ہوں۔ المَراثی السبع: عرب کے سات مشہور ومعروف مرثیے۔

۲۔ رَثِیَ -رَثًی و رَثْیاً: جوڑوں میں درد محسوس ہونا۔ الرَّثْیۃ: کمزوری، پژمردگی، حماقت، جوڑوں کا درد۔ الرَّثِیَّۃ: کمزوری، پژمردگی، حماقت۔ رجلٌ مَرْثُوٌّ: کمزور عقل والا۔

◌ رَثَا -رَثْوًا ہٗ: مرنے والے پر رونا، کا ماتم کرنا، پر ہاتھ ملنا، غم وافسوس کرنا، آہ وزاری کرنا، نوحہ کرنا، آہ وفغاں کرنا، مرثیہ میں مرنے والے کی تعریف کرنا، جنازہ میں تقریر کے دوران مرنے والے کی خوبیاں بیان کرنا۔ رَثَی -رَثْیاً و رِثاءً و مَرْثِیَۃً و مَرْثاۃً ہٗ: مرنے والے پر رونا، کا ماتم کرنا، پر غم وافسوس کرنا، آہ وزاری کرنا، نوحہ کرنا، آہ وفغاں کرنا، مرثیہ میں مرنے والے کی تعریف کرنا، جنازہ کے دوران تقریر میں مرنے والے کی خوبیاں بیان کرنا، مرنے والے کا ماتم کرنا، پردرد انگیز اشعار کہنا، کا مرثیہ یا نوحہ لکھنا۔ — ل: کا افسوس کرنا، ماتم کرنا، غم کرنا، پر ترس کھانا، رحم کرنا۔ رَثاہُ بمرثاۃٍ: مرنے والے پر دردانگیز اشعار کہنا، مرثیہ یا نوحہ لکھنا، مرنے والے کا ماتم کرنا اور مرثیہ میں اس کی تعریف کرنا اور خوبیاں بیان کرنا۔ شیئٌ یُرْثَی لہٗ: قابل رحم، افسوسناک، قابل افسوس (چیز)۔

رَثْیٌ: گریہ، آہ وزاری، ماتم، فغاں، رونا۔ رِثاء: گریہ، آہ و زاری، ماتم، فغاں، رونا، افسوس، ماتمی اشعار۔ رَثْیۃ جمع رَثَیات: گنٹھیا، نقرس۔ مَرْثِیۃ و مَرْثاۃ جمع مَراثٍ: مرثیہ، نوحہ، ماتمی بحر میں لکھی ہوئی نظم، ماتمی راگ، تدفین کے وقت کا گانا۔

رج: ا۔ رَجَّ -رَجًّا ہٗ: کو حرکت دینا، ہلانا۔ — و رُجَّ رَجًّا: ہلنا، متحرک ہونا، حرکت کرنا۔ اِرْتَجَّ البحرُ: سمندر کا موجزن ہونا۔ الرَّجّۃ: ہلنا۔

۲۔ اِرْتَجَّ الکلامُ: گفتگو کا ملتبس ہونا۔ رَجّۃُ القوم: کی

آوازوں کا اختلاط۔

۳۔ رَجَاجُ الغنمِ او الناسِ: کمزور ولاغر بھیڑ بکری یا انسان۔ کہا جاتا ہے: نَعْجَةٌ رَجَاجَةٌ: لاغر بھیڑ۔

۴۔ رَجْرَجَ: بے آرام ہونا، تھکنا۔ ـــ هٗ: کو حرکت دینا۔ تَرَجْرَجَ: حرکت کرنا، بے قرار ہونا، کانپنا۔ ـ الشيءُ في محلّه: چیز کا اپنی جگہ آ جانا۔ الرَّجْرَجُ: بے قرار، بے آرام، متحرک۔ الرِجْرِج: زور سے ہلتی چیز۔ رِدْفٌ رَجْرَاجٌ: کسی جانور پر پیچھے سوار کا جانور کے چلنے پر ہلنا۔ الرِجْرِجَة: لڑائی میں بے شمار گروہ۔

۵۔ رَجْرَجَ الماءَ: کھود کر پانی نکالنا۔

۶۔ الرُّجْرُج (ن): ایک قسم کی گھاس جسے اونٹ چرتے ہیں۔ الرِجْرِج: تھوک۔ الرَجْرَاج: دواء۔ ـ ناسٌ رَجْرَاج: کمزور عقلوں والے لوگ۔ الرِجْرِجَة: تھوک، حوض میں گدلے پانی کا بقیہ، بے عقل شخص۔

○ رَجَّ ـُ رَجًّا هٗ: کو ہلانا، زور سے ہلانا، جھنجھوڑنا، ہلانا، جلانا، جھولا جھلانا۔ رُجَّ: ہلنا، زور سے ہلنا، کانپنا، لرزنا، تھرانا، رعشہ طاری ہونا، ہچکولے کھانا، جھٹکے کھانا، متحرک ہونا۔ اِرْتَجَّ: جھنجھوڑا جانا، ہلنا، ہچکولے کھانا، جھٹکے کھانا، کانپنا، لرزنا، تھرانا، رعشہ طاری ہونا۔ رَجّ: ہلنا: ہچکولے کھانا، جھٹکے کھانا، ہلانا جلانا، جھولا جھلانا، زور سے ہلانا، جھنجھوڑنا، کپکپی، تشنج، اینٹھن۔ رَجَّة: اینٹھن، تشنج، کپکپی، دھکا، چوٹ، ٹکر، صدمہ، جھٹکا، تصادم۔ رَجَّاج: کانپنے والا، لرزنے والا، تھرانے والا، ہچکولے کھانے والا، جھٹکے کھانے والا، متحرک، ہلنے والا۔ اِرْتِجَاج: صدمہ، تصادم، جھٹکا، چوٹ، ٹکر، دھکا، کانپنا، لرزنا، ہلنا، تھرانا، رعشہ طاری ہونا، تھرتھراہٹ، لرزہ، کپکپی، رعشہ، زمین کا ہلنا، خوشی یا غم کی لہر جو جسم میں دوڑ جائے۔ اِرْتِجَاجُ المُخّ: دماغی چوٹ، سر کی چوٹ۔

رجا: أَرْجَأَ الامرَ: کام کو موخر کرنا۔ ـــ تِ الحاملُ: حاملہ کا وقت وضع حمل قریب ہونا۔ ـــ الصائِدُ: شکاری کا کچھ نہ پانا۔

○ أَرْجَأَ هٗ: کو ملتوی کرنا، ٹال دینا، آئندہ کے لئے اٹھا رکھنا، روک دینا، التواء میں ڈالنا، میں لیت ولعل کرنا، تاخیر کرنا، دیر کرنا۔ اِرجاء: التواء، دیر، توقف، تاخیر، ٹال مٹول، لیت ولعل۔

رجب: ا۔ رَجِبَ ـَ رَجَبًا منهُ: سے شرمانا۔ ـــ رَجْبًا و رُجُوبًا و أَرْجَبَ الرجلَ: سے ڈرنا، کی تعظیم کرنا، کی عزت کرنا۔ رَجَّبَ هٗ: سے ڈرنا، کی تعظیم کرنا۔ ـــ الرجلُ: ماہ رجب میں جانور ذبح کرنا۔ تَرَجَّبَ: ڈرنا، خوف زدہ ہونا۔ ـــ الرجلَ: سے ڈرنا، کی تعظیم کرنا، عزت کرنا۔ رَجَب جمع أَرْجَاب و رُجُوب و رِجَاب: جمادی الآخرہ اور شعبان کے مہینوں کے درمیان ساتواں قمری مہینہ، جس کے ۳۰ دن ہوتے ہیں۔ وجہ تسمیہ عربوں کی اس ماہ کی ایام جاہلیہ میں تعظیم و توقیر ہے۔ کہا جاتا ہے: اَجَّلْتُكَ اِلی سبعةِ أَرْجَاب: میں نے تمہیں رجب کے سات مہینوں یعنی سات سالوں تک مہلت دی۔ اس بارے میں ایک ضرب المثل ہے: عِش رَجَبًا تَرَ عَجَبًا: رجب کے مہینہ تک زندہ رہ، عجائبات دیکھے گا۔ عدت کے زمانہ کو ماہ رجب تک تشبیہ دی گئی ہے۔ حارث بن عباد ثعلبی نے اپنی زبان دراز بیوی کو طلاق دے دی تھی۔ عورت نے جس شخص کو دوسری شادی کے لئے تیار کیا وہ ایک روز حارث کو مل گیا۔ اس نے یہ بات اُس سے کی مراد یہ تھی کہ عدت کے بعد جب تو اس عورت کے ساتھ رہے گا تو اس کی معاشرت بد سے عجائبات ملاحظہ کرے گا۔ الرَّجَبان: رجب و شعبان کے دو مہینے۔ المُرَجَّب (مفع): خوفناک، معظم۔

۲۔ رَجَبَ ـُ رَجْبًا هٗ بكلامٍ سيءٍ: پر برے کلام کی تہمت لگانا۔

۳۔ رَجَّبَ النخلةَ: کمزوری کی وجہ سے کھجور کے درخت کے نیچے ٹیک لگانا، کھجور کے درخت کے اردگرد کانٹوں کی باڑھ لگانا۔ اسی سے ہے: اَنَا جُذَيْلُها المحكك و عُذَيْقُها المُرَجَّب: جُذَيْل جذل کی تصغیر بمعنی تنہ محکک وہ لکڑی جس میں خارش زدہ اونٹ اپنے بدن کو کھجاتا ہے۔ عذیق عذق کی تصغیر بمعنی کھجور اور رجب جس میں پھل کے بوجھ کی وجہ سے ٹیکی وغیرہ لگا دی جائے یہ اس وقت کہتے ہیں جب اس کی رائے یا عقل سے مصیبت دور ہو۔ الرُّجْبَة: کھجور کے درخت کی ٹیکی۔

۴۔ الرُّجْبَة: شکار کرنے کا مچان۔ الرَوَاجِب واحد رَاجِبَة (ع ا): انگلیوں کی جڑوں کے جوڑ۔ الأَرْجَاب: آنتیں۔

○ رَجَبَ ـُ و رَجِبَ ـَ رَجْبًا من/علی: سے ڈرنا، کا احترام کرنا۔ رَجَب: رجب، قمری سال کا ساتواں مہینہ۔

رجح: ا۔ رَجَحَ ـُ رُجْحانًا و رُجُوحًا الميزانُ: ترازو کا جھکنا۔ ـــ الرأيُ: رائے کا غالب آنا۔ ـــ هٗ: سے زیادہ بوجھل، بھاری بھرکم اور بردبار ہونا۔ ـــ هٗ بيده: کو ہاتھ میں لے کر اس کے بوجھ کا اندازہ لگانا۔ ـــ رَجَاحَةً: حلیم و بردبار ہونا، بوجھل ہونا۔ رَجَّحَ و أَرْجَحَ هٗ: کو جھکانا، بوجھل کر کے جھکانا۔ ـــ لهٗ کو جھکتا ہوا دینا۔ رَاجَحَ هٗ: سے جھکنے میں غالب ہونے کے لئے مقابلہ کرنا۔ تَرَجَّحَ الرأيُ عنده: کے نزدیک رائے کا غالب ہونا۔ ـ في القولِ: قول میں مائل ہونا۔ الرُجُح من الجفان: بھرے ہوئے بڑے پیالے۔ المُتَرَاجِحَة او المتباينة العددية (ع ج): دو مختلف عددوں کا مجموعہ۔ ـــ ذات مجاهيل (ع ج): الجبراء کے دو عددوں کا مجموعہ، جب نامعلوم اعداد کو اس میں موافق عددوں سے بدل دیا جاتا ہے تو متراجحہ صحیح عددوں والی ہو جاتی ہے۔ ان عددوں کو حلول یا جزور المتراجحہ کہا جاتا ہے۔

۲۔ رَجَحَ هٗ: کو ہلانا جلانا، جھلانا، لٹکانا۔ عوام اسے: أَرْجَحَهُ کہتے ہیں۔ تَرَجَّحَ الشيءُ: ہلنا، جھولنا۔ عوام اسے تَأَرْجَح کہتے ہیں۔ ـــ ت الأُرْجُوحَةُ بهٖ: سے جھولے کا جھکنا۔ اِرْتَجَحَ في الارجوحة: جھولے میں جھولنا۔ ـــ ت الابلُ: آہستہ دوڑنے میں اونٹوں کا ہلنا۔ الرُجُح من الكتائِب: لشکر جرار۔ الأُرْجُوحَة جمع أَرَاجِيح و الرُّجَاحَة و الرُّجَّاحَة و المَرْجُوحَة: جھولا۔ الأَرَاجِيح: آہستہ قدم دوڑنے میں اونٹوں کی جنبش یا بیابان۔

○ رَجَحَ ـُ رُجُوحًا و رُجْحانًا: جھکنا (ترازو کے پلڑے کا)، زیادہ وزنی ہونا، حاوی ہونا، بڑا ہوا، زیادہ اہم یا زیادہ بااثر ہونا، سب سے اہم، نمایاں یا فائق ہونا۔ ـــ هٗ: سے بڑھ جانا، سے بازی لیجانا، پر سبقت لے جانا۔ ـ أن: بہت اغلب ہونا کہ...... رجح عنده أن: اسے یہ انتہائی ممکن لگا کہ ـــ ه بيده: کو ہاتھ میں تولنا۔ رَجَّحَ ه علی: کو سے زیادہ وزنی کرنا، کو سے زیادہ اہمیت دینا، کو سے زیادہ وقعت دینا۔ ـــ ه: کو زیادہ بھاری یا بوجھل خیال کرنا۔ ـ ه علی: کو پر ترجیح دینا، کو سے زیادہ پسند کرنا، کے حق میں ہونا، بنسبت دوسری چیز کے، کے سے زیادہ حق میں ہونا۔ ـــ ه: کو اغلب، غالب، قرین قیاس، ممکن، قابل قبول، حقیقت سے قریب یا واقعیت سے ملتا سمجھنا۔ ـــ أن: یہ خیال کرنا کہ وہ اغلب، قرین قیاس، ممکن، قابل قبول، یا حقیقت سے قریب ہے۔ تَرَجَّحَ: زیادہ بوجھل ہونا، زیادہ وزنی ہونا، مقدار میں زیادہ ہونا، مقدم یا اہم جزو ہونا، آگے پیچھے جھولنا، گھڑی کے لٹکن کی طرح ہلنا، ہلنا جلنا، پنڈولے کی طرح نیچے اوپر حرکت کرنا۔ اِرْتَجَحَ: آگے پیچھے جھولنا، گھڑی کے لٹکن کی طرح ہلنا، ہلنا جلنا، جھولا جھولی کھیلنا، ڈانواں ڈول کھڑا ہونا یا حرکت کرنا۔ رَجَاحَة: برداشت، صبر، عفو و کرم، نرمی، اطمینان، سکون، دلجمعی۔ رُجْحان: برتری، فوقیت، تفوق،

بالادستی ـــ علی: سے زیادتی، سے زیادہ بھاری ہونا، پراہمیت، تفوق، تسلط۔الرُجْح: وزن میں برتر، زیادہ وقیع، زیادہ مقبول، زیادہ قابل قبول، بہتر، زیادہ اغلب، زیادہ ممکن۔الأَرْجَح أن: زیادہ اغلب ہے کہ، غالبًا..... علی الأَرْجَح: غالبًا، بہت اغلب۔

أَرْجَحِیّة: زیادہ ہونا، زیادہ بھاری ہونا، وزنی ہونا، اہم ہونا، قوی تر ہونا، فوقیت، غلبہ، پھیلاؤ، اشاعت۔ أُرْجوحة جمع أراجیح: بچوں کا تختہ کا جھولا، پنڈولا، جھولا، پالنا، گہوارہ۔أراجِح: وزن میں برتر، زیادہ وقیع، زیادہ حق دار، زیادہ قابل قبول، پسندیدہ، بہتر، اغلب، ممکن۔مَرْجوحة جمع مَراجیح: جھولا، بچوں کا تختہ کا جھولا، پنڈولا۔مُرَجَّح: زیادہ وقیع، زیادہ اثر و اقتدار رکھنے والا، زیادہ اہم، زیادہ وزنی، قوی تر، بالاتر، غالب، اغلب، قرین قیاس، ممکن، قابل قبول، حقیقت سے قریب، بہت ممکن، غالبًا، پسندیدہ، سہانا، بظاہر موزوں۔

رجد: رَجَدَ ـُ رِجادًا: غلہ کی بالیوں کو کھلیان لے جانا۔ صفت رَجّاد۔ رُجِدَ رَجْدًا و رُجْدًا و أُرْجِدَ: کانپنا۔

○ رَجْرَجَ و تَرَجْرَجَ: کانپنا، آہستہ ہلنا، پر ہلکی کپکپی طاری ہونا، ہلنا جلنا، جھولنا۔مُرَجْرَج: ہیجان زدہ، بے چین، مضطرب، کانپتا ہوا، گھبرایا ہوا، کپکپاتا ہوا، ہلتا ہوا، جھولتا ہوا۔الرَجْراج: سمندر۔

رجز: اورَجَزَ ـُ رَجْزًا: رجز پڑھنا۔ صفت راجز و رَجّاز و رَجّازَة۔ ـــ بہ: کے سامنے رجز پڑھنا۔ رَجَّزَہُ: کے سامنے رجز پڑھنا۔۴أجَزَ صاحبَہُ: سے رجز پڑھنے میں مقابلہ کرنا۔تَرَجَّزَ: رجز پڑھنا۔ ـ الرعدُ: گرجکی آواز مسلسل سنائی دینا۔ السحابُ: بادل کا پانی کی زیادتی سے دھیرے دھیرے حرکت کرنا۔اِرْتَجَزَ: رجز پڑھنا۔تَراجَزَ القومُ: ایک دوسرے کے مقابلہ میں رجز کے اشعار کہنا۔ ـ بفلان: کے بارے میں رجز نظم کرنا، کہنا ـــ الرَجَزَ فی القتال: لڑائی میں رجز پڑھنا ـــ الرعدُ: گرج کی آواز مسلسل سنائی دینا۔الرَجَز: شعر کے بحروں میں سے ایک بحر جس کا وزن مستفعلن سات بار ہے، ایک بیماری جس میں اونٹوں کے سرین کانپتے ہیں۔ الأَرْجَز: سرین کانپنے کی بیماری والا۔الرِجازَة: وہ برتن یا کپڑا جس میں پتھر وغیرہ بھر کر بوجھ کو برابر کرنے کے لئے ایک طرف لٹکا دیتے ہیں، عورتوں کی سواری کے لئے اونٹ کی پالکی، وہ چیز جس سے ہودج سجایا جاتا ہے۔الأُرْجوزَة جمع أراجیز: بحر رجز کا قصیدہ۔

۲۔الرُجْز: گندگی، دکھ، بتوں کی پرستش۔الرِجز: گندگی، گناہ۔ نیز بمعنی الرُجْز۔

○ اِرْتَجَزَ: بحر رجز میں اشعار کہنا، لکھنا یا اچھے انداز سے پڑھنا، (سمندر کا) گرجنا، طوفانی ہونا، طوفان خیز ہونا، سمندر میں موجیں اٹھنا، سمندر کا متلاطم ہونا۔رَجَز: شعروں کے ایک بحر کا نام۔الرُجّاز: بحر رجز کے اشعار، چھوٹا گیت۔الأُرْجوزَة جمع أراجیز: بحر رجز کی نظم۔

○ أرْجوز: بچوں کے لئے پتلیوں کے مزاحیہ تماشا میں ایک کردار جس کا نام Punch ہے جو اپنی بیوی جوڑی سے لڑائی کرتا ہے اس کھیل کا نام Punch and Judy show ہے۔

رجس: اورَجَسَ ـُ رَجْسًا البعیرُ: اونٹ کا آواز کرنا۔ ـ ت السماءُ: بادل کا گرجنا۔اِرْتَجَسَ ت السماء: بادل کا گرجنا ـــ البناءُ: عمارت کے ہلنے سے آواز سنائی دینا۔الرِجْس: خفیف حرکت۔الرَجّاس: سمندر۔ کہا جاتا ہے بعیرٌ او سحابٌ رَجّاسٌ: تیز آواز والا اونٹ یا بادل۔بعیرٌ رَجُوسٌ و مِرْجَسٌ: تیز آواز والا اونٹ۔

۲۔رَجَسَ ـُ رَجْسًا فلانًا عن الامر: کو کسی کام سے روکنا۔

۳۔رَجَسَ ـُ رَجْسًا و ارْجَسَ: آلہ سے پانی کی گہرائی ناپنا۔المِرْجاس: پتھر وغیرہ جو رسی سے باندھ کر پانی میں ڈالا جاتا ہے تاکہ پانی کی گہرائی کا پتہ چلے۔ پانی کی گہرائی ناپنے کا آلہ۔

۴۔رَجِسَ ـَ و رَجُسَ ـُ رَجاسَةً: قبیح کام کرنا۔ صفت رَجِس۔ الرِجْس: قبیح کام، قبیح کام پر سزا، شیطانی وسوسہ ـــ والرَجَس والرِجس: گندگی، پلیدگی۔

○ رَجِسَ ـَ رَجَسًا و رَجُسَ ـُ رَجاسَةً: گندہ ہونا، غلیظ ہونا، کوئی شرمناک کام کرنا، کوئی گندہ یا شرمناک رسوائی کا موجب کام کرنا۔رِجْس جمع أرْجاس: گندگی، غلاظت، گندی چیز یا کام، ظلم، بیدردی، سفاکی، بدذاتی۔رَجَس جمع أرْجاس: گندگی، غلاظت۔رِجْس: گندا، غلیظ۔رَجاسَة: گندگی، غلاظت، خستگی، زبوں حالی۔رَجّاس: گرجنے والا، متلاطم (سمندر)، گرجدار، کڑک دار۔

رجع: اورَجَعَ ـِ رُجوعًا و مَرْجِعًا و مَرْجَعَةً و رُجْعَی و رُجْعانًا: جانا، لوٹنا ـــ الشیءَ عنہ او الیہ: کو سے ہٹانا، کو کسی طرف لوٹانا۔ کہا جاتا ہے: رَجَعَ عَوْدُہُ علی بَدْئِہِ: وہ جس راستہ سے آیا تھا اسی پر واپس لوٹ گیا ـــ رُجوعًا و رِجاعًا الطیرُ: پرندوں کا گرم خطوں سے گذر کر سرد مقامات میں پہنچنا۔رَجَّعَ فی صوتہ: حلق میں آواز گھمانا ـــ و تَرَجَّعَ فی المصیبة: مصیبت میں انا للہ و انا الیہ راجعون کہنا ـــ ت الدابّةُ: جانور کا قدم رکھنا۔راجَعَہُ فی الامر: کسی معاملہ میں کسی شخص کی طرف رجوع کرنا ـــ ہُ الکلامَ: سے گفتگو دہرانا۔ ـــ الرجلُ: اپنی پہلی نیک یا بد عادت کی طرف لوٹنا۔ أرْجَعَہُ: کو رد کرنا، پھیرنا ـــ الرجلُ فی المصیبة: مصیبت میں انا للہ و انا الیہ راجعون کہنا۔ ـ ت الدابةُ: جانور کا لید کرنا، گوبر کرنا ـ ت الناقةُ: اونٹنی کا لاغر ہونا، لاغری کے بعد فربہ ہونا۔ تَرَجَّعَ فی صدری کذا: میرے سینے میں ایسی گونج ہوئی۔تَراجَعَ القومُ: لوگوں کا اپنی اپنی جگہوں پر واپس آنا۔ القومُ الکلامَ بینہم: قوم کا آپس کی گفتگو میں الٹ پھیر کرنا۔اِرْتَجَعَ إلیَّ الشيءَ: اس نے وہ چیز مجھے واپس کردی ـــ ہُ: کو واپس کرنا ـــ ت المرأةُ جلبابَہا: عورت کا اپنی چادر کو اپنے چہرہ پر دوبارہ ڈال لینا ـــ علی الغریم: قرضدار سے مطالبہ کرنا۔اِسْتَرْجَعَ منہ الشيءَ: سے چیز کی واپسی چاہنا، سے دی ہوئی چیز واپس لینا۔ فی المصیبة: مصیبت میں انا للہ و انا الیہ راجعون کہنا ـــ الحمامُ فی غنائہ: کبوتری کا گنگنانا۔الرَجْع جمع رِجاع و رُجْعان و رِجْعان: خط کا جواب، بارش کے بعد بارش، موسم بہار کی سبزی، گوبر، تالاب ـــ من الارض: زمین کا وہ حصہ جس میں سیلاب دور تک پھیل گیا ہو۔رَجْعُ الصدیٰ: آواز بازگشت۔الراجِع جمع رَواجِع: شوہر کے مرنے پر اپنے میکے میں جانے والی عورت۔الرُجْعَة والرُجْعَی و الرُجْعان و الرَجُوعَة: خط کا جواب۔الرَجْعَة: واپسی۔الرِجْعَة: واپسی کی قسم، اونٹوں کے ساز و سامان جو منڈی سے لوٹے ہوں، حجت۔المَرْجِع: واپسی کی جگہ (ک): دوسرے جسم سے آکسیجن لینے والا جسم اور بعض شرائط پائی جانے پر اس آکسیجن سے متحد ہونا۔الرَجیع من الکلام جمع رُجُع: واپس کیا ہوا کلام، موسم بہار کی سبزی، اونٹ کی جگالی، گوبر، لید، پسینہ، ہر واپس کی ہوئی شے، تالاب، دوبارہ گرم کیا ہوا ٹھنڈا کھانا۔بعیرٌ رجیعٌ: سفر سے تھکا ماندہ اونٹ۔دابّة رجیعُ أسفار: چوپایہ جو بار ہا سفر سے واپس آیا ہو۔ناقة رَجیعَة جمع رَجائِع: سفر سے تھکی ہوئی اونٹنی۔المَرْجوع

والمَرْجُوعَة جمع مَرَاجِيع: خط کا جواب، گودے کا نشان جو بار بار تازہ کیا گیا ہو۔ کہا جاتا ہے: لیس لهذا البیع مرجوعْ: اس بیع میں واپسی نہیں ہوگی۔ المُرَاجِع من النساء: وہ عورت جو خاوند کے مرنے پر اپنے ماں باپ کے گھر واپس آ گئی ہو۔

۲۔رَجَعَ - رَجْعًا و مَرْجِعًا و مَرْجَعًا الکلامُ فیه: کلام کا کسی کو فائدہ پہنچانا ـــــ العَلَفُ فی الدابة: چارہ کا جانور میں فائدہ دکھانا، پر خوشگوار اثر ڈالنا۔ اَرْجَعَ اللّٰهُ بیعته: اللہ تعالیٰ کا کسی کی سوداگری کو فائدہ مند بنانا۔ تَرَجَّعَ الناقةَ: اونٹنی کو دوسری اونٹنی کی قیمت سے خریدنا۔ اِرْتَجَعَ الناقة: اونٹنی کو دوسری اونٹنی کی قیمت سے خریدنا۔ کہا جاتا ہے باع خیلَهُ فارتجع منها رِجْعَةً صالحة: اس نے اپنے گھوڑے بیچے اور ان کی قیمت کو منافع کے کاموں میں لگایا۔ الرَجْع (مص) جمع رِجَاع و رُجْعان و رِجْعان: نفع۔ کہا جاتا ہے ماهو الاسَجْعٌ لیس فیه رَجْعٌ: یہ محض سجع ہے جس میں کوئی فائدہ نہیں ہے۔

۳۔الرَجْع من الکتف: مونڈھے کا نچلا حصہ۔ کہا جاتا ہے: کواہ عند رجع کتفه: اس نے اس کے کندھے کے نچلے حصہ کے پاس اُسے داغا۔ الرَجِیع جمع رُجُع: بوسیدہ کپڑا۔ المَرْجِع: کندھے کا نچلا حصہ۔

○ رَجَعَ ـ رُجُوعًا: واپس آنا، دوبارہ آنا، لوٹنا، پھر ہونا، بار بار ہونا ـــــ إلى: سے رجوع کرنا، کے پاس لوٹنا، کچھ دوبارہ شروع کرنا، پھر شروع کرنا، کا سہارا لینا، پر اکتفا کرنا، کی طرف واپس آنا، کی طرف رجوع کرنا، کو کتاب میں دیکھنا، کے معنے (لغات) میں دیکھنا، (کتاب) سے رجوع کرنا، کو (کتاب) میں دیکھنا۔ إلى ان: اس حقیقت سے نسبت پذیر ہونا کہ...... ـــــ إلــى: سے مشتق ہونا، سے نکلنا، کا منبع ہونا، کی اصل ہونا۔ رجع به اِلى: کو کچھ بنانا، پر انحصار کرنا، کی وجہ یا سبب سے ہونا، کے باعث ہونا، کا (حق) ہونا ـــ ل: کے دائرہ اختیار میں داخل ہونا یا آنا ـــ عن: سے باز رہنا، احتراز کرنا ـــــ عن/فی: اپنے قول سے ہٹنا، (فیصلہ) منسوخ کرنا ـــــ علی: کا مخالف ہو جانا۔ رجع به علی فلان: سے کی واپسی کا دعوی کرنا۔ ب علی: سے کا مطالبہ کرنا، کا دعوی کرنا ـــ ب: کا لازمی (نتیجہ) ہونا، کا نتیجہ ہونا ـــــ فی: پر اچھا اثر ڈالنا، کے ساتھ کامیاب ہونا۔ رَجَعَ علی عَقِبه جمع رجعوا علی اعقابهم: جس راستے آئے اسی پر واپس چلا جانا۔ رجع اِلی الصحة: صحت یاب ہونا۔ رجع إلــى صَوَابِه: کے حواس ٹھکانے لگنا۔ رجع إلی نفسه: اپنا جائزہ لینا۔ یرجع ذلك إلی أن: یہ اس حقیقت کی وجہ سے ہے کہ۔ یرجع السببُ اِلی: وجہ میں ملنا۔ رجعت به الذاکرة اِلی: اس نے یاد کیا، اسے یاد آیا۔ رجع فی کلامِهِ: اپنے قول سے پھر جانا۔ رَجَّعَ: واپس لانا، لوٹانا، واپس کرنا، واپس بھیجنا ـــــ ہ عن: کو سے دور کرنا ـــــ: مرتعش سر میں گانا یا گنگنانا ـــ ہ: کو دہرانا، کی گونج پیدا کرنا۔ رجّع صداه: کی گونج لوٹانا، کو دہرانا۔ رَاجَعَ ہ/ہ: کے پاس واپس آنا ـــ ہ: کی طرف واپس آنا، کا دوبارہ مطالعہ کرنا، کو دہرانا، کو بار بار کرنا، بار بار دہرانا، کے پاس واپس لوٹنا، اطلاع کے لئے سے درخواست کرنا، کسی کتاب سے رجوع کرنا، کو (کتاب) میں دیکھنا ـــــ ہ فی: سے کسی معاملہ میں رجوع کرنا، (مشورہ وغیرہ کے لئے)۔ ـــ ہ: سے مشورہ کرنا ـــ ہ/ ہ: کا ذکر کرنا، کی طرف اشارہ کرنا، سے متعلق ہونا ـــــ ہ: کی پڑتال کرنا، تصدیق کرنا، کا ناقدانہ جائزہ لینا ـــ ہ: (حساب کتاب) کی پڑتال کرنا، آڈٹ کرنا۔ راجعه عقلُهُ: کے حواس ٹھکانے لگنا۔ رَاجَعَ نفسَهُ: مصمم ارادہ کرنے کی کوشش کرنا، پورے معاملہ پر دوبارہ غور کرنا، معاملہ پر نظر ثانی کرنا، معاملہ کو پھر سے سوچنا۔ یُرَاجَعُ: دیکھئے۔ اَرْجَعَ: لوٹانا، واپس کرنا ـــ ہ اِلی: کو کی طرف موڑنا ـــ ہ: کو واپسی پر مجبور کرنا ـــــ ہ اِلی: کو سے منسوب کرنا۔ تَرَجَّعَ: لوٹنا، دوبارہ آنا، گونجنا واپس مرتعش ہونا۔ تَرَاجَعَ: ایک دوسرے کی طرف مڑنا، پیچھے ہٹنا، پسپا ہونا، لوٹنا، ہٹنا، کم ہو جانا، بگڑنا، خراب ہونا، معیار سے گرنا ـــــ عن: سے بتدریج انحراف کرنا، تجاوز کرنا۔ ـ: پیچھے رہ جانا، اپنا ذہن تبدیل کرنا۔ استرجع ہ: کی واپسی کا مطالبہ کرنا، کی واپسی کی درخواست کرنا، کو واپس لینا، کو دوبارہ پانا، کو لے لینا ـــ وعدا: وعدہ واپس لینا ـــ ہ: (فیصلہ وغیرہ) منسوخ کرنا، مصیبت میں اناللّٰه و انا الیه راجعون کہنا۔ اِسْتَرْجَعَهُ اِلی حَافِظَتِهِ: کو یاد کرنا۔ رَجْع: واپس آنا، واپسی۔ رجعُ الصوت و رجع الصَدَی: گونج، صدائے بازگشت۔ لَرَجع البصر: پلک جھپکتے میں، ابھی۔ رَجْعِیّ: رجعت پسند، پچھلے زمانہ سے نافذ ہونے والا، ماضی میں عمل کرنے والا، قابل تردید، قابل منسوخی۔ بِاثرٍ رَجْعِیّ: ماضی سے نفاذ کی قوت کے ساتھ۔ رَجْعِیَّة: رجعت پسندی۔ رَجْعَة: واپسی، بار بار ہونا، اعادہ، مراجعت، تنسیخ، استرداد، منسوخی، رسید، فرد حساب۔ رَجْعة و رِجْعَة: طلاق کے بعد بیوی کی طرف واپسی، اپنی مطلقہ سے دوبارہ نکاح۔ رُجْعَی: قدامت پسندی، رجعت پسندی۔ رُجُوع: واپسی، مراجعت بازیابی، اصلاح، درستی، منسوخی، باز رسی، بحالی، بازدہی ـــ اِلی: کی طرف واپسی، سے رجوع، پچھلی (چھوٹی) نوکری پر واپس آنا، کا قابل سراغ ہونا، جو پتہ لگائے جانے کے قابل ہو ـــ عن: کا استرداد، کی تنسیخ، سے پھرنا، کو واپس لینا، سے استعفی، دستبرداری۔ بِرُجُوعِ البَرِید: بواپسی ڈاک۔ رَجِیع: بول و براز، پاخانہ پیشاب، فضلہ۔ مَرْجِع جمع مَرَاجِع: واپسی، سند، حاکم، حکام، ارباب اختیار، عہدے دار جس سے رجوع یا اپیل کی جائے، جائے پناہ، کمین گاہ، مرجع، رجوع، حاکم مجاز، صاحب اختیار، ذمہ دار ایجنسی، منبع، سرچشمہ، ماخذ، مصدر، بنیاد (خصوصا سائنسی)، معتبر یا مستند حوالے کا کام، حوالہ، منبع جس کی طرف کوئی چیز واپس ہو یا جس کی طرف منسوب کی جا سکے، نقطہ آغاز، اصل، رجوع۔ مرجعُ النظر: دائرہ اختیار، سماعت کے اختیار رکھنے والا۔ المرجع الیه: جس سے رجوع کیا جائے۔ المرجع فی ذلك إلیَّ: اس ذریعے سے میں کا حوالہ دے رہا ہوں۔ کان مرجع هذا الشیء اِلــی: یہ کی وجہ سے تھا، سے منسوب کیا جا سکتا تھا۔ الیهم مرجع الفضل: خوبی ان کی وجہ سے ہے۔ مَرْجَعِیة: سند۔ مُرَاجَعَة: بار بار دہرانا، دہرانا، معائنہ، مطالعہ، جائزہ، بغور مشاہدہ، امتحان، پڑتال، تفتیش، حوالہ کے کام کی طرف رجوع کرنا، درخواست، مشورہ یا ہدایت کی درخواست، کسی شخص سے مشورہ، تصدیق، توثیق، جانچ پڑتال، دوبارہ امتحان، آڈٹ۔ (مراجعة الحساب: آڈٹ) نظر ثانی (مسودہ کی)، تصحیح۔ اِرجاع: واپسی، بحالی، رقم کی واپسی، باز ادائی۔ ـــــ اِلی: سے نسبت، انتساب، کی حالت میں لانا۔ تَرَاجُع: پسپائی، ذہن کی تبدیلی، قدامت پسندی، رجعت پسندی۔ اِرْتِجاع: قدیم شکل یا نظام کی طرف واپسی، قدامت پسندی، رجعت پسندی۔ اِرْتِجَاعِی: رجعت پسند، قدامت پسند۔ اِسْتِرْجَاع: بازیابی، بازیافت، درستی، اصلاح، تلافی، منسوخی، دست برداری، استرداد، تنسیخ۔ رَاجِع: واپس ہونے والا ـــ اِلی: کی وجہ سے، سے منسوب، واجب طور پہ کسی شخص کا ـــــ ل: کے تابع، پر منحصر۔ الحُمَّی الرَاجِعة: عود کر آنے والا بخار۔ مُرَاجِع: پڑتال کنندہ، تصدیق کنندہ،

ممتحن، نظرثانی کرنے والا المُراجِعُ الحِسابات: آڈیٹر، کمپٹرولر، ناظرحسابات۔

رجف: رَجَفَ ـُ رَجْفًا و رَجَفانًا و رُجُوفًا و رَجِيفًا ہ: کوزور سے حرکت دینا۔ الرجلُ: سخت بے چین ہونا، کسی خوف کی بنا پر بے کل ہونا۔ ــــ تِ الارضُ: زمین پر زلزلہ آنا۔ القومُ: قوم کا جنگ کے لئے تیار ہونا۔ الرعدُ: رعد کا گڑگڑانا ــــ ت الاسنانُ: دانتوں کا گرنا۔ اَرْجَفَ: لوگوں کو بھڑکانے کے لئے بری خبریں اڑانا۔ القومُ بالشیءِ و فِیہِ: میں گھسنا۔ ــــ ت الریحُ الشجرَ: ہوا کا درختوں کو ہلانا۔ و اَرْجَفَت الارضُ: زمین میں زلزلہ آنا، بھونچال آنا۔ تَرَجَّفَ و اِرْتَجَفَ: سخت کانپنا و بے چین ہونا۔ اِسْتَرْجَفَ رأسَهُ: سر کو ہلانا۔ کہا جاتا ہے: خرجوا يسترجفون الارضَ نَجدةً: وہ زمین میں ظلم اور دنگا فساد برپا کرتے ہوئے نکلے۔ الرَّجْفَةُ: اسم مرۃ، زلزلہ، بھونچال۔ الرّاجف (طب): جاڑے سے آنے والا بخار۔ الراجِفَةُ: قیامت کے دن صور کی پہلی پھونک۔ الرَّجّاف: بہت کانپنے اور بے چین ہونے والا، سمندر، قیامت اور حشر کا دن۔ المُتَرَجَّاف: بے چینی۔ المُرْجَفَة: زلزلہ پیما، زلزلہ نگار (Seismograph)۔ الأراجيف: بری بناوٹی جھوٹی خبریں۔ کہتے ہیں اذا وقعت المخاويف، كثرت الاراجيفُ: خوف کے وقت بری اور جھوٹی خبریں زیادہ اڑتی ہیں۔

○ رَجَفَ ـُ رَجْفًا و رَجَفانًا: ہلنا، کانپنا، کپکپانا، کپکپی لگنا، لرزہ براندام ہونا، رونگٹے کھڑے ہونا ــــ ہ: کو بے چین کرنا، مضطرب کرنا، جھنجھوڑ دینا، متزلزل کرنا، کپکپا دینا۔ اَرْجَفَ ہ: کو لرزہ براندام کرنا، لرزانا ــــ ہ: کو زور زور سے ہلانا، جھنجھوڑنا، ہلانا جلانا ــــ ہ: جھوٹی باتیں اور خبریں پھیلانا۔ اَرْجَفَ بافتراءاتٍ: تہمتیں پھیلانا۔ اِرْتَجَفَ: تھرانا کانپنا، لرزنا، ہچکولے کھانا، جھٹکے کھانا، ہلنا۔ رَجْفَة: لرزہ، کپکپی، تھرتھراہٹ، زلزلہ، خوف، گھبراہٹ، ہیجان، فالج کا رعشہ۔ رَجّاف: کانپنے والا، لرزنے والا، ہچکولے کھانے والا، جھٹکے کھانے والا، متحرک، ہلنے والا، زور زور سے ہلایا ہوا، جھنجھوڑا ہوا۔ اِرْجاف جمع اَراجيف: جھوٹی افواہ، جھوٹی اور پریشان کن بات۔

رجل: ا ـ رَجَلَ ـُ رَجْلاً الفصيلَ: اونٹ کے بچہ کو ماں کا دودھ پینے کے لئے آزاد چھوڑ دینا ــــ الشاةَ: بکری کی ٹانگیں باندھنا ــــ ہ: کی ٹانگ پر مارنا۔ رَجِلَ ـَ رَجَلاً: پیدل چلنا، ٹانگ میں کوئی تکلیف لاحق ہونا۔ الفصيلُ: اونٹ کے بچہ کا ماں کا دودھ پینے کے لئے آزاد چھوڑ دیا جانا۔ ت الدابَّةُ: جانور کا ایک ٹانگ میں سفیدی والا ہونا۔ اَرْجَلَ ہ: کو پیدل چلانا ــــ الفصيلَ: اونٹ کے بچہ کو ماں کا دودھ پینے کے لئے آزاد چھوڑ دینا۔ تَرَجَّلَ: سواری سے اتر کر پیدل چلنا۔ البئرَ و فی البئرِ: بغیر رسی وغیرہ لٹکائے ہوئے کنویں میں اترنا ــــ الزَّنْدَ: چقماق کی اوپر کی لکڑی کو پاؤں کے نیچے رکھنا۔ اِرْتَجَلَ الشاةَ: بکری کی ٹانگیں باندھنا ــــ ہ: کو پاؤں سے پکڑنا۔ الزَّنْدَ: چقماق کی اوپر کی لکڑی کو پاؤں کے نیچے رکھنا ــــ الرجلُ: پیدل چلنا ــــ الفرسُ: گھوڑے کا باری باری تیز اور نرم چال سے چلنا۔ الرَّجِل: پیدل چلنے والا۔ الرِّجْل جمع اَرْجُل: قدم (کہا جاتا ہے هو يُقَدِّمُ رجلاً و يُؤَخِّرُ اُخری: کسی معاملہ میں متردد ہونا، پس و پیش کرنا)، پائجامہ، آدمی کا پاخانہ، پیش رفت۔ رِجلُ البحر: کھاڑی۔ رِجلا السهم: تیر کے ہر دو طرف۔ كثيرةُ الأَرْجُل (ح): جوڑدار جانوروں کی ایک قسم جیسے ہزار پا (کنکھجورا) بعض زہریلے ہوتے ہیں۔ الرَّجُل جمع رِجال و رَجْلَة و رَجُلَة و اَراجِل و رِجالات: پیدل چلنے والا۔ الراجِل: پیدل چلنے والا۔ الراجِل (فا) جمع رَجْل و رَجّالَة و رُجّال و رِجال و رُجالى و رَجالى والرجلان: پیدل چلنے والا۔ کہا جاتا ہے جاء ت الخيالةُ والرَّجّالةُ: سوار اور پیدل آئے۔ اغار عليهم بخَيْلِهِ و رَجْلِهِ: اس نے ان پر اپنے سواروں اور پیادوں سے لوٹ ڈالی۔ رَجُلٌ راجِلٌ: پیدل چلنے والا مرد۔ الرُّجْلَة: چلنے کی طاقت، جانور کے ایک پاؤں کی سفیدی۔ الرِّجْلَة جمع رِجَل (ن): خرفہ کا ساگ، خرفہ کے ساگ کے اگنے کی جگہ۔ الرَّجيل جمع اَرْجِلَة و اَراجِل و اَراجيل: پیدل چلنے والا ــــ جمع رَجْلَى و رُجالى و رَجالى: زیادہ چلنے پر قدرت رکھنے والا۔ مكانٌ رَجيلٌ: وہ جگہ جس کے دونوں طرف دور ہوں۔ فرسٌ رجيلٌ: رام، سدھایا ہوا گھوڑا جس کو پسینہ نہ آئے۔ الرَّجْلان جمع رُجالى و رَجالى و رَجْلى، مونث رَجْلى جمع رِجال و رَجالى: پیدل چلنے والا۔ الأَرْجَل من الدوابّ: ایک ٹانگ میں سفیدی رکھنے والا جانور۔ رَجُلٌ اَرْجَلُ مونث رَجْلاء جمع رُجْل: بڑے پاؤں والا آدمی۔ التَّرْجيل: جانور کی ایک ٹانگ میں سفیدی۔ الأراجيل: شکاری لوگ۔ الرَّجْليّون واحد رَجْليّ: وہ آدمی جو ٹانگوں پر دوڑتے تو گھوڑے ان تک نہ پہنچ سکتے تھے، یہ آدمی سُلَيك بن سُلَيْكة الغطفانيّ والمنتشر بن وهب الباهليّ و أوفى بن مطر المازني تھے۔

۲ ـ رَجِلَ ـَ رَجَلاً الشعرُ: بالوں کا کچھ گھنگھریالے ہونا۔ رَجَّلَ الشعرَ: بالوں میں کنگھی کرنا۔ شعرٌ رَجْلٌ: کم گھنگریالے بال۔ الرَّجِل من الشعر جمع اَرْجال و رَجالى: کم گھنگریالے بال۔ الرَّجَل من الشعر: کم گھنگریالے بال۔ المِرْجَل جمع مَراجِل: کنگھی۔ المُرَجَّل من الشعر: کنگھی کئے ہوئے بال۔

۳ ـ رَجَّلَ ہ: کو مضبوط کرنا۔ تَرَجَّلَت المرأةُ: عورت کا مرد کی طرح ہونا ــــ ت الشمسُ: سورج کا اونچا ہونا۔ اِرْتَجَلَ النهارُ: دن چڑھنا۔ الرَّجُل: مرد۔ الرَّجِل: بہت سونے والا آدمی۔ الرَّجُل جمع رِجال و رَجْلَة و رَجُلَة و اَراجِل و رِجالات: مرد۔ کہا جاتا ہے فلان رَجُلٌ فی الرجال: فلاں شخص ان میں کامل مردانگی والا ہے۔ الرَّجُلَة: عورت۔ الرُّجْلَة: مردانگی۔ رَجُلٌ رَجيل: سخت مضبوط آدمی۔ الرُّجولَة و الرُّجوليَّة والرَّجوليَّة و الرُّجْلِيَّة: مردانگی، مردمی۔ الأَرْجَل: سخت تر۔ کہا جاتا ہے هو ارْجَلُهم: وہ مردانگی میں ان میں سے سب سے زیادہ کامل ہے۔ المُرَجَّل من النسيج وغيره: کپڑا وغیرہ جس پر آدمیوں کی تصویریں منقش ہوں۔

۴ ـ اَرْجَلَ ہ: کو مہلت دینا۔

۵ ـ اِرْتَجَلَ: دیگچی میں پکانا۔ المِرْجَل جمع مَراجِل: دیگچی، بوائلر (انجن وغیرہ کا)۔

۶ ـ اِرْتَجَلَ الكلامَ: فی البدیہہ کہنا۔ کہا جاتا ہے اِرْتَجَلَ الشِعرَ: اس نے فی البدیہہ شعر کہے۔ برأيه: اپنی رائے میں منفرد و تنہا ہونا۔ کہا جاتا ہے اِلْزَمْ رِجْلَكَ: اپنی شان کو لازم پکڑ۔ كلامٌ رَجيل: فی البدیہہ کلام۔

۷ ـ الرِّجْل جمع اَرْجال: کسی چیز کا حصہ، ٹڈی دل (کہا جاتا ہے جاء ت رِجْلٌ دِفاعٌ: بہت بڑا لشکر آیا) عہد، زمانہ۔ (کہتے ہیں کان ذلك فی رِجْلِ فلان: یہ اس کے عہد اور زندگی میں تھا)۔ خالی سفید یا سادہ کاغذ، فقیری، محتاجی، خوف (آپ کہتے ہیں انا من امری علی رِجْلٍ: میں اپنے امر کے فوت ہونے سے خائف ہوں) رِجلُ الغراب و رِجلُ الجراد: دو قسم کی نباتات۔ رِجلُ الذِئب (ن): ایک قسم کی

نباتات۔ رِجلُ الجَبَّار و رِجلُ الجوزاء و رجلُ قنطورس (فلك): ستاروں کے نام۔ المُرَجَّل: شراب سے بھری ہوئی مشک۔ الرّاجيل (ن): اجوائن خراسانی۔

○ رَحِلَ۔ رَحَلاً: پیدل چلنا، چلنا۔ رَجَّلَ ہ: بالوں میں کنگھی کرنا، بالوں کو لٹکانا، کھلا چھوڑنا۔ تَرَجَّلَ: پیدل چلنا، چلنا۔ ــ من/عن: سے نیچے اترنا، اترنا۔ ــ: مردوں کے سے اخلاق و عادات اختیار کرنا، مرد جیسا رویہ اختیار کرنا۔ تَرَجَّلَ في طريقه: تمام راستہ چلنا۔ اِرْتَجَلَ ہ: فی البدیہ تقریر کرنا، شعر کہنا، برجستہ تقریر کرنا۔ اِسْتَرْجَلَ: مرد بن جانا، مرد کی عمر کو پہنچنا، بڑا ہو جانا، مرد کی طرح کام کرنا، مردانہ اخلاق و عادات یا خوبیاں ظاہر کرنا۔ رِجْل (مونث) جمع أَرْجُل: پاؤں، ٹانگ۔ رِجْل جمع أرْجال: دل، جھنڈ (خصوصاً ٹڈیوں کا)، لوبیا، باقلہ، خرفہ۔ رَجِل: پیدل، پیادہ، پاپیادہ، پیادہ رو، پیدل چلنے والا، چلنے والا۔ رَجُل جمع رِجَال: مرد جمع رِجالات: بڑے اور اہم لوگ، سرکردہ شخصیات، ممتاز مرد۔ رِجَالُ الدَّوْلَة: مدبرین، سیاستدان، کاروبار حکومت کے ماہرین، اصحاب تدبیر۔ رِجَالُ السَّنَد: جاسوس، مخبر، خبر دینے والے، خبر رساں، سرچشمہ ہائے معلومات۔ رِجَالِيّ: مردانہ، مردوں کا۔ رَجُولَة: مردانگی، جوانمردی، جنس مذکر، مردی، قوت باہ، رجولیت، مردی، آدمیت، بہادری۔ رَجُولِيَة: بمعنی رَجُولة۔ مِرْجَل جمع مَرَاجِل: ہانڈی، دیگچی، پتیلا، کڑھاؤ، دیگ، کارخانوں یا انجنوں کا بائلر۔ اِرْتِجَال: وہیں بنا دینا، برجستگی، برمحل کلام، برجستہ نظم، بروقت شعر کہنا، فی البدیہ موزوں کرنا، برجستہ کہنا، برمحل، برجستہ، فی البدیہ یا بلا کسی تیاری کے تقریر۔ اِرْتِجَالِي: برمحل، فی البدیہ، برجستہ، بروقت، عین وقت پر کیا ہوا، بلا کسی تیاری کے، بے ساختہ، عین وقت پر تیار کیا ہوا۔ رَاجِل جمع رَجْل و رَجَالَة و رُجَّالِ و رُجْلان: پیادہ رو، چلنے والا، پاپیادہ، پیدل، پیدل چلنے والا، پیدل چلنے کا شوقین۔ مُرْتَجَل: برجستہ، برمحل، فی البدیہ، عین وقت پر کیا ہوا، بلا کسی تیاری کے، بے ساختہ، عین وقت پر ترتیب دیا ہوا، بروقت۔

رجم: ا۔ رَجَمَ ۔ رَجْماً ہُ: کو پتھروں سے مارنا، سنگسار کرنا۔ کہا جاتا ہے جَاءَ يَرْجُمُ: وہ دوڑتا ہوا آیا۔ رَاجَمَ مُرَاجَمَةً ہُ: ایک دوسرے کو پتھر مارنا۔ ــ عن قومه: اپنی قوم کی حفاظت کرنا، اپنی قوم کا دفاع کرنا۔ ــ ہُ في الحرب او الكلام او العَدْوِ: سے لڑائی گفتگو یا دوڑنے میں سخت مقابلہ کرنا۔ تَرَاجَمُوا: ایک دوسرے پر پتھراؤ کرنا۔ الرَّجْم (مص) جمع رُجُوم: جس سے رجم کیا جائے۔ الرُّجُم مفرد رَجْم: شہاب جو آسمان میں گرتے نظر آتے ہیں۔ الرَّجِيم: رجم کیا ہوا۔ المِرْجَم من الرجال: مضبوط و سخت آدمی۔ فَرَسٌ مِرْجَمٌ: سخت دوڑنے والا گھوڑا۔ المِرْجَام: گوپیا۔ ــ من الابل: مضبوط اونٹ۔

۲۔ رَجَمَ ۔ رَجْماً القبرَ: قبر پر کتبہ نصب کرنا، نشان کا پتھر لگانا۔ رَجَّمَ القبرَ: قبر پر کتبہ نصب کرنا، نشان کا پتھر لگانا۔ اِرْتَجَمَ الشيءُ: تہ بتہ ہونا، ڈھیر لگنا۔ الرَّجَم جمع رِجَام: قبر، کنواں، تنور۔ الرُّجُم مفرد رَجْم: نشان یا پتھر جو قبر پر نصب کیا جاتا ہے۔ الرُّجْمة و الرَّجْمَة جمع رُجَم و رِجَام: قبر پر نصب کیا جانے والا پتھر، قبر، بجو کا بھٹ۔ الرُّجْمَة: پتھروں کی بڑی ڈھیری۔ الرِّجَام واحد رُجْمَة: کنویں کی من، پہاڑیاں۔ الرِّجَامَان: کنویں کا دہانہ جس پر ڈول وغیرہ ڈالنے کے لئے چرخی نصب ہوتی ہے۔

۳۔ رَجَمَ ۔ رَجْماً ہُ: پر لعنت کرنا، کو گالی دینا، دھتکارنا، چھوڑنا۔ تَرَاجَمُوا بالكلام: ایک دوسرے کے ساتھ گالی گلوچ کرنا۔ الرَّجِيم: ملعون۔ الشيطان الرجيم: ملعون شیطان۔ المَرَاجِم: نازیبا و قبیح باتیں۔ کہا جاتا ہے تراموا بالمَرَاجِم: ایک دوسرے سے نازیبا گفتگو کرنا۔

۴۔ رَجَمَ ۔ رَجْماً الرجلُ: گمان سے بات کرنا۔ رَجَّمَ: گمان سے بات کرنا۔ کہا جاتا ہے رَجَّمَ بالغيب: بے جانے بوجھے بات کرنا۔ الرَّجْم: ظنی بات۔ کہا جاتا ہے رَجْمًا بالغيب: انکل پچو۔ صار فلانٌ رَجْمًا: فلاں شخص ایسا بن گیا جس کی حقیقت سے واقفیت نہیں ہو سکتی۔ الرِّجَام واحد رُجْمَة: پتھر وغیرہ جوری میں باندھ کر گہرائی معلوم کرنے کے لئے پانی میں ڈالا جاتا ہے۔ حديثٌ مُرَجَّم: وہ بات جس کی حقیقت نہ کھلے۔

۵۔ الرَّجْم جمع رُجُوم: دوست، ہم جلیس و ہمنشین۔

○ رَجَمَ ۔ رَجْماً ہ: پر پتھر پھینکنا، لعنت کرنا، کو برا کہنا، نفرین کرنا، پر لعنت بھیجنا، کو گالی دینا، پر دشنام طرازی کرنا، کو گالیاں دینا۔ رجم بالغيب: ایسی بات کرنا جس کے متعلق اسے کچھ پتہ نہ ہو، قیاس لگانا، انکل سے کہنا، اندازے سے کہنا، اندازہ لگانا، قیاس آرائی کرنا، مستقبل کی پیش گوئی یا پیشین گوئی کرنا۔ رَجَّمَ بالغيب: بمعنی: رَجَمَ بالغيب۔ رَجْم: پتھراؤ، پتھر مارنا یا پھینکنا۔ جمع رُجُوم: پھینک کر مارنے والا ہتھیار، انداختہ۔ رَجْمٌ بالغيب: قیاس، اندازہ، انکل، پیشین گوئی۔ رُجُوم: شہاب ثاقب، گرے ہوئے شہابی پتھر۔ رُجْمَة جمع رُجَم و رِجَام: قبر کا پتھر، کتبہ۔ رَجِيم: پتھر مارا ہوا، لعنت کیا ہوا، مردود ٹھہرایا ہوا، بددعا دیا ہوا۔

رجن: ا۔ رَجَنَ ۔ رُجُوناً بالمكان: کسی جگہ رہنا، اقامت کرنا۔ ــ الحيوانُ: جانور کا گھروں سے مانوس و مالوف ہونا۔ ــ رَجْناً الدابةَ: جانور کو چارہ پر گھر میں روکے رکھنا۔ رَجِنَ ۔ و رَجُنَ ۔ رُجُوناً بالمكان: کسی گھر میں رہنا، قیام کرنا، اقامت کرنا۔ ــ الحيوانُ: گھروں سے مانوس ہونا (جانور کا)۔ رَجَّنَ الدابّةَ: جانور کو چارہ پر گھر میں روک رکھنا۔ أرْجَنَ الدابّةَ: جانور کو چارے پر گھر میں روک رکھنا۔ ــ ت الناقةُ: اونٹنی کا گھر میں رہنا۔ اِرْتَجَنَ بالمكان: کسی جگہ رہنا۔

۲۔ رَجَنَ ۔ رَجْناً فلاناً: سے شرم و حیا کرنا۔

۳۔ اِرْتَجَنَ الزُّبْدُ: مکھن کا پکانے پر صاف نہ ہونا اور بگڑ جانا۔ ــ على القوم امرُهم: قوم پر ان کے کام کا پیچیدہ اور گڑبڑ ہونا۔ الرَّجِينَة: جماعت۔ المَرْجُونَة: ٹوکری۔ کہا جاتا ہے هم في مَرْجُونَةٍ: وہ اسی شش و پنج میں ہیں کہ ٹھہریں یا کوچ کر جائیں۔

۴۔ الرَّجِين: زہر قاتل۔

رجه: رَجَهَ ۔ رَجْهًا: ہلنا۔ ــ بالشيء: کو دانتوں سے تھامنا۔ أرْجَهَ الامرَ: کام کو ملتوی کرنا۔

رجا: ا۔ رَجَا ۔ رَجَاءً و رَجْوًا و رَجَاةً و مَرْجَاةً و رَجَاوَةً و رَجَاءَةً: امید رکھنا۔ ــ الرجلَ: سے امید باندھنا۔ ــ الشيءَ: کی امید کرنا۔ رَجَّى و اِرْتَجَى فلاناً: سے امید لگانا۔ ــ الشيءَ: کی امید کرنا۔ تَرَجَّى الشيءَ: کی امید کرنا۔ عام لوگ کہتے ہیں: تَرَجَّاه: سے درخواست کرنا۔ الرَّجَاء: جھوٹا حمل۔ الرَّجِيَّة: امید کی چیز۔ کہا جاتا ہے ليس لي في فلان رَجِيَّة: فلاں شخص میں میرے لئے ایسی کوئی چیز نہیں جس کی امید کروں۔ التَّرَجِّي: امید، توقع۔

۲۔ رَجَا ۔ رَجَاءً و رَجْوًا و رَجَاةً و مَرْجَاةً و رَجَاوَةً و رَجَاءَةً الشيءَ: سے ڈرنا، خوف کھانا۔ اِرْتَجَى الشيءَ: سے ڈرنا، خوف کھانا۔

۳۔ رَجِيَ ۔ رَجًا: کلام سے رکنا۔ رُجِيَ عليه: کا کلام بند ہونا۔

۴۔ أرْجَى الصيدَ: شکار کو کھو دینا، نہ پانا۔

۵-اَرْجَی الامرَ: کام کوملتوی کرنا-الْاُرْجِیَّۃ: ملتوی شدہ چیز-

۶-الرَّجَا و الرَّجَاء جمع اَرْجَاء: کنارا، طرف-رَجَوَا البِئرِ: کنویں کے دونوں کنارے-

◯ رَجَا-رَجَاءً و رَجَاۃً و مَرْجَاۃً: امید ہونا- ہ: کی امید ہونا، کی امید کرنا، توقع کرنا، کی دعا کرنا- ل ہ: کے لئے (کامیابی وغیرہ) کی دعا کرنا- ہ من/ہ أن: کو سے مانگنا، سے کچھ کرنے کو کہنا- ہ من: سے کی درخواست کرنا- من أن: سے درخواست کرنا کہ وہ...... رجاہ فی الحاح: سے التجا کرنا، کی منت سماجت کرنا-ارجو عدم المُواخذۃِ: مجھے آپ کا عفو وکرم طلب کرنا چاہیے-تَرَجَّی ہ/ہ: کی امید ہونا، کی توقع کرنا، کی امید کرنا- ہ: سے درخواست کرنا-اِرْتَجی ہ/ ہ: کی امید ہونا، کی توقع کرنا- ہ/ہ: کیا امید کرنا- ہ: سے ڈرنا، دہشت کھانا-رَجاً و رَجَاء جمع اَرْجَاء: کنارا، طرف، جانب، رخ، سمت، خطہ، دائرہ جمع اَرْجَاء: (زمین، ملک) کی فراخی، کشادگی، وسعتیں، وسیع علاقے، پورا گردونواح یا علاقہ-فی اَرْجَاءِ ہ: کے اندرون یا اندر کے آس پاس-فی اَرْجَاءِ الغرفۃ: تمام کمرہ میں-فی اَرجاء البلاد: تمام ملک میں-تجاوبت ارجاءُ الرَّدْھَۃِ بالتصفیق: سارا آڈیٹوریم تالیوں سے گونج اٹھا-شاسِعُ الْأَرْجَاء اور واسع الْأَرْجَاء: وسیع حدود والا، وسیع الحجم-رَجَاء فی/ب: کی امید، توقع، اصرار والی درخواست، التجا-علی رجاءِ: کی امید میں، کی امید رکھتے ہوئے-رجاء العِلم: آپ کی اطلاع کے لئے (یادداشتوں وغیرہ پر)-رأسُ الرجاء الصالح: Cape of Good Hope-ایک جگہ کا نام جو سطح سمندر سے بلند ہے-رَجَاۃ: امید، توقع-رَجِیَّۃ: امید، وہ چیز جس کی امید ہو-مَرْجَاۃ: امید-راجٍ: امید کرنے والا، پرامید-مَرْجُو: جس کی امید ہو، متوقع، درخواست کردہ-المرجو من فضلك أن: مجھے امید ہے کہ آپ مہربانی فرماکر...... کریں گے-المرجو مُرَاعَاۃُ ان: براہ کرم توجہ فرمائیں کہ، دیکھیں کہ، اس حقیقت کی طرف توجہ مبذول کرائی جارہی ہے کہ-رَجِیَ ـَ: خاموش ہوجانا، خاموش رہنا-رَجِیَ علیہ: (ڈر یا حیا سے) خاموش ہونا، کی زبان کو تالا لگ جانا، آواز نکالنے کے ناقابل ہوجانا-

◯ رِجیم: (طبی طور پر مقرر کردہ) غذا، (پرہیزی) غذا (فرانسیسی لفظ)-

رحّ: ا-الرُّحُّ: بڑے پیالے-الرَّحَح: کھر کی چوڑائی-الرَّحّۃ: کنڈلی مار کر بیٹھا ہوا سانپ-الْأَرَحّ مؤنث رَحَّاء جمع رُحّ: چپٹے تلووں والا-

۲-رَحْرَحَ: مقاصد کی تہ تک نہ پہنچنا-تَرَحْرَحَتِ الفرسُ: گھوڑے کا پیشاب کرنے کے لئے ٹانگوں کو چیرنا-الرَّحْرَح و الرَّحْرَاح: کشادہ، چوڑا-کہا جاتا ہے: عیشٌ رَحْرَحٌ و رَحْرَاحٌ: کشادہ و آسودہ زندگی- والرحرحان: کشادہ، چوڑا، کم گہرائی والا-

۳-رَحْرَحَ الشیءَ عن فلان: چیز کو کسی سے چھپانا-- بالکلام: غیر واضح کلام کرنا-

رحب: رَحِبَ ـَ رَحَبًا و رَحُبَ ـُ رُحْبًا و رَحَابَۃً المکانُ: جگہ کا وسیع وفراخ ہونا-صفت: رَحْب و رَحِیب و رُحاب: کہا جاتا ہے: رَحُبَکُمُ الامرُ: کوئی کام کر سکنا، کے قابل ہونا-رَحَّبَ المکانَ: جگہ کو کشادہ کرنا- بہ و مَرْحَبَہُ: کا اچھا استقبال کرنا، کو خوش آمدید کہنا-اَرْحَبَ المکانُ: جگہ کا کشادہ ہونا- المکانَ: جگہ کو کشادہ کرنا-کہا جاتا ہے: اَرْحِبْ یا وَلَدُ: بیٹے الگ اور دور رہو-تَرَاحَبَ: وسیع ہونا، کشادہ ہونا-الرُّحْب (مص): چوڑائی، کشادگی، فراخی، پھیلاؤ-کہا جاتا ہے: رُحْبًا بکم: تم نے فراخی کو پایا-الرَّحْب: وسیع، کشادہ، فراخ-کہا جاتا ہے: مکانٌ رَحْبٌ و ارضٌ رَحْبَۃٌ: فراخ جگہ، کشادہ زمین-رَحْبُ الصدر: بڑے حوصلے کا آدمی، بڑے دل والا آدمی-رَحْبُ الفھم: زیادہ سمجھدار-رَحْبُ الذراعِ بالامر: کام کرنے کے قابل-رَحْبُ الباعِ او الذراع: سخی، فیاض-الرُّحْبَی (ع ا): سب سے چوڑی پسلی-الرُّحْبَیَان (ع ا): بغل سے متصل دو پسلیاں-الرَّحْبۃ و الرَّحَبَۃ جمع رِحَاب و رَحَب و رَحَبَات و رَحْب و رَحَبات: کشادہ زیادہ گھاس والی اور لوگوں کی فرودگاہ زمین، گھروں کے درمیان کھلی جگہ- من الدار: گھر کا صحن- من الوادی: وادی کے ہر دو جانب پانی کے بہاؤ کی جگہیں-رَحْبَۃُ السیّارات (ا ع): آٹو پارک، کار پارک-وہ میدان جہاں کاریں وغیرہ کھڑی کی جائیں، مرمت کی جائیں اور تیل وغیرہ دیا جائے-الرَّحِیب: بسیار خور، پیٹو-المَرْحَب: کشادگی-آنے والے سے خوش آمدید کے طور پر کہا جاتا ہے: مَرْحَبًا بك: تو نے فراخی کو پایا مراد (تجھے) خوش آمدید-مَرْحَبَكَ اللّٰہُ و مَسْھَلَكَ: اللہ تعالیٰ تم کو کشادہ اور نرم زمین میں اتارے-اھلاً و مَرْحَبًا: تم اپنے اہل میں آئے، تم نے کشادگی پائی-لہٰذا دل لگاؤ اور نہ گھبراؤ-بددعا کے موقع پر کہتے ہیں: لا مَرْحَبًا بكَ-رَحَائِب النجوم (واحد رَحِیبَۃ): وسیع وعریض ممالک-التَّرْحَاب: خوش آمدید-

◯ رَحِبَ ـَ رَحَبًا و رَحُبَ ـُ رُحْبًا و رَحَابَۃً: چوڑا ہونا، کشادہ ہونا، فراخ ہونا، کھلا ہونا، کافی جگہ یا گنجائش والا ہونا-رَحَّبَ ب: کسی (شخص یا خبر وغیرہ) کو خوش آمدید کہنا، کا خیر مقدم کرنا، کسی کا بنظر توجہ استقبال کرنا، کسی کو اس کی آمد ناگوار محسوس نہ ہونے دینا، کو خوش آمدید کہنا-تَرَحَّبَ ب: کو خوش آمدید کہنا، کا خیر مقدم کرنا-رَحْبٌ: چوڑا، کشادہ، فراخ، کھلا، وسیع، کافی جگہ یا گنجائش والا-رَحْبُ الصدرِ: سخی، فیاض، فراخ دل، کشادہ دل، وسیع النظر، روادار، بے تعصب، صاف دل، صاف گو، صاف باطن، بے لاگ، مخلص، پُرخلوص، ذمہ داریوں اور پریشانیوں سے آزاد-صدرٌ رَحْبٌ: سخاوت، فیاضی، فراخ دلی، کشادہ دلی، وسیع النظری، رواداری، بے تعصبی، صاف دلی، صاف گوئی، حق گوئی، بے لاگ پن، غیر جانبداری-رَحْبُ الباعِ: سخی، فیاض، فراخ دل، روادار، بے تعصب-رَحْبُ الذراعِ: بمعنی رَحْبُ الباع-رُحْبٌ: چوڑائی، کشادگی، فراخی، کھلا پن، وسعت-اَتَی علی الرُّحْبِ والسَّعَۃِ: کو خوش آمدید کہا جانا-وَجَدَ رُحْبًا و سَعَۃً: دوستانہ استقبال کیا جانا-رَحَب: وسعت، فراخی، کشادگی، چوڑائی، گنجائش-رَحَبُ الصدر: سخاوت، فیاضی، فراخ دلی، بے غمی-رَحَبَۃ و رَحْبَۃ جمع رَحَبَات: (عمارت سے گھرا ہوا) چوک جمع رَحَبَات و رِحَاب: فراخی، کشادگی، پھیلاؤ، وسعت، وسیع علاقہ، پہنائی-رِحَابُ الکَوْن و رِحَابُ الفَضَاء: فضائے بسیط کی وسعت، پہنائی-رَحِیب: بمعنی رَحْب-رَحَابَۃ: وسعت، چوڑائی، کشادگی، فراخی، کھلی جگہ، گنجائش-رحابۃ الصدر: سخاوت، فیاضی، عالی ظرفی، فراخ دلی، بلند حوصلگی-مَرْحَبًا بك: خوش آمدید-تَرْحَاب: خوش آمدید، خیر مقدم، تہنیت، مبارکبادی-قَابَلَہُ بترحاب: کا گرمجوشی سے استقبال کرنا-تَرْحِیب: خوش آمدید کہنا، خوش آمدید، خیر مقدم، تہنیت، مبارکبادی-

◯ رَحْرَحَ بالکلام: گول یا پہلودار بات کرنا، مبہم بات کرنا، اصل معاملہ سے دور رہنا-رَحْرَح و رَحْرَاح: چوڑا، کشادہ، وسیع، چپٹا، بے غم و فکر اور خوشگوار (زندگی)-

رحض: ا-رَحَضَ ـَ رَحْضًا و اَرْحَضَ الثوبَ: کپڑا دھونا-رُحِضَ المحمومُ: بخار والے کو پسینہ آنا-ثوبٌ رَحِیضٌ: دھو کر گھسا پٹا کپڑا-الرُّحَاض: بخار

کے بعد آنے والا پسینہ اَلرَّحِیضُ دھلا ہوا، دھویا ہوا اَلرُّحَاضَة دھوون، دھونے پر گندہ ہونے والا پانی اَلرُّحَضَاء بخار کے اترتے وقت کا پسینہ، بدن کو شرابور کرنے والا پسینہ اَلْمِرْحَاض جمع مَرَاحِیض غسل خانہ، دھونے کی جگہ، کپڑا دھونے کا ڈنڈا، موگری، عام لوگ اسے "المخباط" کہتے ہیں، پاخانہ اَلْمِرْحَضَة و المِرْحَاضَة وہ برتن جس میں وضو کیا جائے۔

۲ اِرْتَحَضَ الرجل رسوا ہونا، شرمندہ ہونا۔

رَحِض ۔ رَحْضًا دھونا، کھنگالنا، مل مل کر دھونا۔ مِرْحَاض جمع مَرَاحِیض غسل خانہ، پاخانہ، بیت الخلاء۔

رحق اَلرُّحَاقُ اَلرَّحِیقُ شراب، ایک قسم کی خوشبو مِسْكٌ رَحِیقٌ خالص مشک حَسَبٌ رَحِیقٌ خالص بے کھوٹ حسب۔

رحل رَحَلَ ۔ رَحْلاً و رَحِیلاً و تَرْحَالاً عن المکان کوئی جگہ چھوڑ جانا ــــ اِلی المکان کسی جگہ منتقل ہونا ــــ البعیرَ اونٹ کی پیٹھ پر کجاوہ باندھنا، اونٹ پر سوار ہونا ــــ البلادَ ملک میں ادھر ادھر پھرنا، گھومنا رَحَّلَهُ کو تنگ کرنا، کوچ کرانا، کے کوچ کرنے میں کوشش کرنا ــــ الثوبَ کپڑے پر نقش و نگار بنانا رَاحَلَهُ کی کوچ کرنے میں مدد کرنا اَرْحَلَ بہت سے سواری کے جانور رکھنا ــــ تِ الدابَّةُ جانور کا قوی پشت اور لاغری کے بعد فربہ ہو کر سفر کے قابل ہونا ــــ هُ کو سواری دینا ــــ الابل او الناقة اونٹ یا اونٹنی کو سواری کے لئے سدھانا تَرَحَّلَ القومُ عن المکان لوگوں کا کسی جگہ سے منتقل ہو جانا اِرْتَحَلَ عن المکان کسی جگہ سے منتقل ہو جانا ــــ البعیرَ اونٹ پر کجاوہ کسنا، اونٹ پر سوار ہونا اِسْتَرْحَلَهُ سے سواری کا جانور مانگنا، سے سواری پر پالان ڈالنے کے لئے کہنا اَلرَّحْل (مص) جمع رِحَال کجاوہ، پالان، سفر میں ساتھ رکھنے والا سامان۔ (کہا جاتا ہے حَطَّ رَحْلَهُ و اَلْقَی رَحْلَهُ وہ رہ پڑا اور اقامت گزین ہوا)، منزل، قیام گاہ۔ آپ کہتے ہیں عَادَ المسافرُ اِلی رَحْلِهِ مسافر اپنی رہنے کی جگہ لوٹ آیا اَلرِّحَال غالیچہ اَلرُّحْلَة جہت سفر۔ (آپ کہتے ہیں دِمشقُ رُحْلَتُنَا دمشق وہ جہت ہے جس طرف ہم جارہے ہیں)، سفر بعیر ذُو رُحْلَة قوی مضبوط اونٹ عَالِمٌ رُحْلَةٌ وہ عالم جس کی طرف لوگ کوچ کر کے آئیں اَلرِّحْلَة کوچ، (آپ کہتے ہیں غَدًا رِحْلَتُنَا کل ہم کوچ کر جائیں گے)۔ سفرنامہ، سفر کی قسم۔ (آپ کہتے ہیں: رحل فلانٌ رِحْلَةَ مَنْ لایعود: فلاں شخص نے ایسے شخص کا کوچ کیا جو واپس نہ آئے) بعیر ذو رُحْلَةٍ قوی اور مضبوط اونٹ اَلرَّحِیل (مص) کوچ، وہ اونٹ جس پر پالان کسا ہوا ہو۔ جمل رَحِیل چلنے کی طاقت رکھنے والا اونٹ ناقة رَحِیلَة چلنے کی طاقت رکھنے والی اونٹنی اَلرَّاحِل (فا) جمع رَاحِلُون و رُحَّل و رُحَّال کوچ کرنے والا، منتقل ہونے والا، کسی جگہ کو چھوڑ کر جانے والا اَلرَّحُول بہت کوچ کرنے والا اَلْمُرْحِل بہت سی سواری والے جانوروں والا ــــ و المُرْحَل من الجمال قوی اونٹ اَلْاَرْحَل من الخیل والشاء سفید پشت والا گھوڑا، سفید پشت والی بکری اَلْمُرَحَّل من الابل اونٹ جس پر پالان کسا ہوا ہو ــــ من الثیاب نقش و نگار والا کپڑا۔ اَلرَّحَّال جمع رَحَّالَة بہت سفر کرنے والا، کجاوہ بنانے والا ــــ اَلرَّحَّالَة بہت سفر کرنے والا۔ الرَّاحِلَة من الابل جمع رَوَاحِل سواری کے لائق اونٹ، سفر و بار برداری کے لئے طاقتور اونٹ یا اونٹنی (مذکر و مونث دونوں کے لئے) تا مبالغہ کی ہے۔ الرِّحَالَة جمع رَحَائِل چمڑے کا زین جس میں لکڑی نہ لگی ہو الرَّاحُول کجاوہ اَلْمَرْحَلَة جمع مَرَاحِل اس قدر مسافت جس کو مسافر ایک دن میں طے کرے، مسافر کے ایک دن کا سفر مُرْتَحَل البعیر اونٹ پر کجاوہ باندھنے کی جگہ۔

۲ رَحَلَ ۔ رَحْلاً و رَحِیلاً و تَرْحَالاً هُ بالسیف: کسی پر تلوار اٹھانا۔

۳ رَحَلَ ۔ رَحْلاً و رَحِیلاً و تَرْحَالاً فلان فلاناً بما یکرہ: کسی کا کسی سے ناگوار طور پر پیش آنا۔ کہا جاتا ہے رَحَلْتُ لهُ نفسی: میں نے اس کی اذیت پر صبر کیا تَرَحَّلَ فُلاناً کے ساتھ ناپسندیدگی سے پیش آنا اِرْتَحَلَ الامرَ کسی امر پر قابو پانا اِسْتَرْحَلَ الناسَ نفسَهُ: خود کو کسی کے سامنے ذلیل کرنا۔

۴ رَحَلَ ۔ رَحِیلاً (سفر پر) روانہ ہونا، روانہ ہونا، چلے جانا، رخصت ہونا، چھوڑ جانا، ترک وطن کر جانا، منتقل ہو جانا ــــ عن: کسی جگہ سے روانہ ہونا رجل یرحل و یقیم: ہمیشہ مصروف، کارکن شخص رَحَّلَهُ: کو چھوڑ جانے کا باعث ہونا، کو روانہ ہونے پر اکسانا یا زور دینا ــــ ہ اِلی: کو کسی دوسری جگہ نکال کر لیجانا، کو کسی دوسری جگہ بسانا، بٹھانا، کو کسی دوسری جگہ نکال دینا، جلا وطن کرنا ــــ ہ: کو ہجرت کرنے دینا، کو سفر کا پروانہ دینا۔ ــــ ہم: (بحری جہاز کا) لوگوں کو لیجانا ــــ ہ: کو منتقل کرنا، ایک جگہ سے دوسری جگہ لیجانا، اٹھا لے جانا، روانہ کرنا، ارسال کرنا، آگے بھیجنا ــــ ہ: (رقم وغیرہ) کو اگلے صفحے پر لے جانا تَرَحَّلَ: ادھر ادھر پھرنا، بے مقصد پھرنا، بھٹکتے پھرنا، گھومنا، سیر کرنا، مٹرگشت کرنا، ہجرت کرنا، دیس چھوڑنا، ترک وطن کرنا، نقل مکانی کرنا، خانہ بدوش زندگی بسر کرنا، نکالا جانا۔ اِرْتَحَلَ: روانہ ہونا، کوچ کرنا، ہجرت کرنا اِرْتَحَلَ اِلی رحمة ربّهِ: مرنا، فوت ہونا، وفات پانا رَحْل جمع رِحَال: زین، کجاوہ، پالان، کاٹھی، خورجین، سفری سامان (جمع): رکنے یا ٹھہرنے کی جگہ، سفر کے دوران کسی جگہ مختصر قیام شَدَّ الرِّحَال: روانہ ہونا، کوچ کر جانا اَلْقَی رِحَالَهُ فی: کسی جگہ رکنا۔ رِحْلَة: سفر، سیاحت، سیاحی مہم کا باتصویر تذکرہ۔ رُحْلَة: منزل مقصود، وہ جگہ جہاں پہنچنا ہو رَحِیل: روانگی، ترک وطن کر کے جانا، ہجرت، مہاجرت، کوچ، موت، وفات، انتقال رَحَّال جمع رُحَّل: گھومنے پھرنے والا، کسی جگہ کے چکر لگانے والا، ادھر ادھر پھرنے والا، مٹرگشت کرنے والا، سیر کرنے والا، بھٹکنے والا، ہجرت کرنے والا، نقل مکانی کرنے والا، خانہ بدوش، خانہ بدوشانہ رَحَّالَة: بڑا مسافر، سیاح، غیر معروف علاقہ کی سیاحت کرنے والا، خانہ بدوش، بدوی اَلطُّیورُ الرَّحَّالَة: نقل مکانی کرنے والے پرندے اَلْاَعْرَاب (العُرْبَان) الرُّحَّل: خانہ بدوش بدوی رَحَّالَة: بڑا سیاح، مسافر، غیر معروف علاقہ کی سیاحت کرنے والا، جہاں گرد، جہان گشت مَرْحَلَة جمع مَرَاحِل: ایک دن کا سفر، سفر کا ایک مرحلہ، راستہ میں رکنے یا قیام کرنے کی جگہ، مرحلہ، مقام، دور۔ یَزِیدُ علیه بِمَرَاحِل: یہ اس سے کہیں زیادہ ہے۔ فی مراحل حیاتها: اس خاتون کی زندگی بھر، اس خاتون کی زندگی کے تمام مراحل میں تَرْحَال: روانگی۔ حیاة الترحال: خانہ بدوشانہ زندگی تَرْحِیل: ترک وطن، ہجرت، جلاوطنی، دوسرے ملک میں منتقل ہونا، رحلت، کوچ، خروج، کسی کی روانگی کی تکمیل یا اس کا بروئے کار لانا، دیس نکالا، جلاوطنی، انخلا، دوبارہ آباد ہونا، ایک جگہ سے دوسری جگہ انتقال، نئے گھر میں جانا، مسافر یا اسباب لیجانا، نقل و حمل، حساب کھاتے میں درج کرنا، رقم وغیرہ دوسرے صفحہ پر لیجانا، ارسال، ترسیل تَرْحِیل عُمَّال: کام کرنے والوں کا تقرر۔ اِرْتِحَال: روانگی، کوچ، ترک وطن، جلاوطنی، دوسرے ملک میں منتقلی، خروج، اخراج، موت و وفات رَاحِل

جمع رُحَّل: کوچ کرنے والا، روانہ ہونے والا، چھوڑ کر جانے والا، جدا ہونے والا، سفر کرنے والا، سیاحت کرنے والا جمع اِحلُون: متوفی، آنجہانی، دنیا سے جانے والا، مرحوم۔الفقید الراحل: مرحوم۔ راحِلة جمع رَوَاحِل: سواری کی اونٹنی۔شَدَّ راحِلتَهٗ: اونٹ پر پالان کسنا، سفر پر روانہ ہونا۔مُرَحَّل جمع مُرَحَّلات: رقم وغیرہ جو اگلے صفحہ پر لیجائی گئی ہو۔مجموعٌ مُرَحَّلٌ: میزان جو اگلے صفحہ پر لیجایا گیا ہو۔

○ راحیل: راچل (عورتوں کا نام)۔

رحم: ا۔رَحِمَ ۔رَحْمَةً و مَرْحَمَةً و رُحْماً و رُحُمًا هٗ: پر ترس کھانا، رحم دل ہونا، مہربانی و شفقت کرنا، کو معاف کرنا، کی مغفرت کرنا۔رَحَّمَ و تَرَحَّمَ علیه: کیلئے رَحِمَهُ اللّٰه کہنا، یعنی اللہ تعالیٰ اس پر مہربانی کرے اور اسے معاف کرے۔تَرَاحَمَ القومُ: ایک دوسرے پر رحم کرنا، ترس کھانا۔اِستَرحَمَ هٗ: سے مہربانی کی التجا کرنا۔الرُحم والرَحمَة والرُحمٰی: نرم دلی ترس جو مغفرت واحسان کا مقتضی ہو۔الراحم والرحُوم: مہربانی کرنے والا، ترس کھانے والا، شفقت کرنے والا، معاف کرنے والا۔الرَحیم جمع رُحَمَاء: بمعنی الراحم۔اللہ تعالیٰ کا ایک نام، رحم کیا ہوا۔الرَحمٰن: مہربانی کرنے والا۔اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنہ میں سے ایک نام اور اللہ تعالیٰ سے مخصوص۔المُرَحَّم: رحم اور معاف کیا ہوا ـــ والمرحوم: متوفی۔المَرحَمَة جمع مَرَاحِم: رحمت۔الرَحَمُوت: رحمت عظیم۔کہا جاتا ہے: رَهَبوتٌ خیرٌ من رَحَموت: تیرا ڈرایا جانا اس سے بہتر ہے کہ تجھ پر مہربانی کی جائے۔(یہ ہمیشہ جوڑا استعمال ہوتا ہے)۔

۲۔رَحِمَ ۔و رَحُمَ ۔رَحْماً و رَحَمًا و رَحَامَةً و رُحِمَت المرأةُ: ولادت کے بعد عورت کے رحم میں شکایت پیدا ہو جانا۔صفت رَحُوم و رَحِمَة و رَحْمَاء۔الرَحِم والرَحْم (مؤنث) جمع اَرحام: بچہ دانی، رشتہ داری۔کہا جاتا ہے ذو الرحم: رشتہ دار، قرابت والا۔الرُحَام (طب): رحم کی ایک بیماری۔

○ رَحِمَ ۔رَحْمَةً و مَرْحَمَةً ہٗ: پر رحم کھانا، ترس کھانا، پر مہربانی کرنا، رحم کرنا، کو چھوڑ دینا۔رَحَّمَ علیه: کسی کو رَحِمَكَ اللّٰه کہنا جس کا معنی اللہ تجھ پر رحم کرے ہے۔ـــ علی: اللہ تعالیٰ سے کسی پر رحم کرنے کی درخواست کرنا، اللہ تعالیٰ سے جو کچھ ہوا اس کے لئے عفو و درگذر کی التجا کرنا۔تَرَحَّمَ علیه بمعنی رَحَّمَ علی۔تَرَاحَمَ: ایک دوسرے کے لئے انسانی مفاہمت ظاہر کرنا، ایک دوسرے سے محبت اور ایک دوسرے کا احترام کرنا۔اِستَرحَمَ هٗ: سے مہربانی یا رحم کی درخواست کرنا۔رَحِم و رِحم جمع اَرحَام: رحم، بچہ دانی، رشتہ داری، قرابت۔ذو و الارحام: ماں کی طرف سے رشتہ دار۔رَحمَة: رحم، ترس، انسانی مفاہمت، مہربان، ہمدردی، عفو و درگذر۔کان تحت رَحمَتِه: کسی کے رحم و کرم پر ہونا۔جَعَلَهٗ تحتَ رحمته: کو کسی کے رحم و کرم پر چھوڑنا۔بساط الرحمة: جنازے کے اوپر کی چادر یا تابوت کو ڈھکنے والی چادر، قبر کی چادر۔رَحِیم جمع رُحَمَاء ورحُوم: رحم دل، نرم دل، دردمند، مہربان، غفور، رحیم، کریم، ترس کھانے والا، خدا ترس۔الرحمان: رحیم، اللہ تعالیٰ کا ایک نام۔مَرحَمَة جمع مَرَاحِم: رحم، ترس، دیا، رحم، خدا ترسی، تلطف، مہربانی، ہمدردی، شفقت، عفو، درگذر۔تَرحِیم المَوتٰی جمع تَراحِیم: مرنے والے کے لئے دعا (مسیحیت میں)۔اِستِرحَام: رحم کی درخواست۔مَرحُوم: متوفی، مرنے والا۔المرحوم السید: مرحوم جناب فلاں۔

رحا: ا۔رَحَا ۔رَحْوًا و رَحٰی ۔رَحْیًا و تَرَحّٰی ت الحیَّةُ: سانپ کا کنڈلی مارنا۔

۲۔رَحَا ۔رَحْوًا الرحی: چکی چلانا۔الرَحٰی (مونث) تثنیه رَحَوَان و رَحَیَان جمع اَرحَاء و اَرحِیَة و اَرحٍ و رُحِیّ و رِحِیّ و اَرحِیّ: چکی ـــ جمع اَرحَاء: لڑائی کا گھمسان، داڑھ۔کہا جاتا ہے طَحَنَهٗ باَرحَائِه: اس نے اسے اپنی داڑھوں سے پیس ڈالا۔المَرحٰی: گھمسان کی لڑائی۔المُرَحِّی: چکی بنانے والا۔

۳۔الرَحٰی جمع اَرحَاء: سینہ، قوم کا سردار (کہا جاتا ہے هو رَحٰی قومِه: وہ اپنی قوم کا سردار ہے) بدلی (چھوٹا بادل) وہ قبیلہ جو گھاس پانی کی طلب میں نہ جائے اور اپنی جگہ سے نہ ٹلے۔

○ رَحٰی مونث جمع اَرحَاء و رُحِیّ و اَرحِیَة: چکی (ہاتھ کی) حَجَرُ الرَحٰی: چکی کا پاٹ۔دارت رَحَی الحرب/القتال: جنگ (لڑائی کا یکایک لگ جانا، جنگ (لڑائی) جاری تھی۔رَحَوِیّ: گھومنے والا، گردش کرنے والا۔رَحَّاء جمع رَحَّایون: پیسنے والا۔

رخ: ا۔رَخَّ ۔رَخًّا ہٗ: کو پاؤں سے روند کر ڈھیلا کرنا ـــ الشراب: شراب میں پانی کی آمیزش کرنا ـــ العجینَ: گندھے ہوئے آٹے میں پانی زیادہ ہو جانا۔عام لوگ رَخَّهٗ کو اتفاق سے ضرب لگانا کے معنے میں لیتے ہیں اور رَخّ سے سر جھکانا یا زمین کی طرف جھکنا مراد لیتے ہیں۔اَرَخَّ العجینَ: گندھے ہوئے آٹے میں پانی زائد کرنا ـــ فی الامر: معاملہ میں مبالغہ کرنا۔اِرتَخَّ الرجلُ: ڈھیلا ہونا، مضطرب ہونا۔الرَخّ: ہلکی پھوار، ترشح (عام لوگوں کی زبان میں)۔الرَخَخ: سہولت، نرمی۔الرَخَاخ (ن): نرم و تازہ پودا۔رَخَاخُ العَیشِ: زندگی کی آسودگی و فراخی۔عَیشٌ رَخَاخٌ: آرام دہ و خوشگوار زندگی۔اَرضٌ رَخَاخٌ: نرم زمین۔اَرضٌ رَخَاء جمع رَخَاخِیّ: نرم زمین۔

۲۔الرُخّ جمع رِخَاخ و رِخَخَة: شطرنج کا ایک مہرہ۔واحد رُخَّة جمع رِخَاخ و رِخَخَة (ح): ایک خیالی بڑا پرندہ۔

۳۔الرَخرَخ والرَخرَاخ: پتلا گارا۔المُرخُرَخ: نرم و تازہ۔

○ رَخَّ ۔رَخًّا ہ: شراب میں پانی ملانا، میں پانی ملا کر ہلکا کرنا۔رَخّ واحد رخة: ہلکی پھوار، ترشح۔رُخّ: ایک بڑے افسانوی پرندے کا نام (جمع رخاخ و رخخة)۔رُخّ: شطرنج کا ایک مہرہ۔رَخَاخ: نرم (زمین)، آرامدہ، خوشگوار اور مطمئن (زندگی)۔

رخت: الرَخت جمع رُخُوت: زین۔

رخش: تَرَخَّشَ و اِرتَخَشَ: مضطرب ہونا۔الرُخشَة: اضطراب۔

رخص: ا۔رَخُصَ ۔رُخصًا الشیءُ: سستی ہونا۔صفت رَخِیص۔رَخَّصَ السعرَ: بھاؤ مندا کرنا، گھٹانا، سستا کرنا۔اَرخَصَ هٗ: کو سستا کرنا، کو سستا پانا یا سستا خریدنا۔اِرتَخَصَ هٗ: کو سستا سمجھنا یا سستا خریدنا۔اِستَرخَصَ الشیءَ: کو سستا سمجھنا۔الرَخِیص: سستا۔موتٌ رَخِیصٌ: جلد آنے والی موت۔

۲۔رَخُصَ ۔رَخَاصَةً و رُخُوصَةً: نرم و نازک ہونا۔صفت رَخصٌ و رَخِیصٌ مونث رَخصَة جمع رَخَائِص۔

۳۔رَخَّصَ لهٗ کذا او فی کذا: کسی کو کسی چیز کی ممانعت کے بعد اس کی اجازت دینا۔تَرَخَّصَ فی الامر: کسی امر میں رخصت پر عمل کرنا ـــ فی کذا: کو کسی اجازت دیا جانا۔ـــ فی حقِّه: اپنے حق میں جو ممکن ہو لینا، حق پورا نہ لینا۔الرُخصَة و الرُخُصَة: تخفیف، آسانی۔(کہا جاتا ہے لَكَ فی هذا الامر رُخصة تیرے لئے اس معاملہ میں تخفیف یا آسانی ہے)، پینے کی باری۔

رَخُصَ ـ رُخْصًا: سستا ہونا، ارزاں ہونا ۔ رَخَاصَةً: نرم و لچکدار ہونا، نازک ہونا ۔ رَخَّصَ ل ب/فی: کو کی اجازت دینا، کو کچھ کرنے کی اجازت دینا، کو کچھ کرنے کا اختیار دینا، کو کالائسنس دینا ۔ ــ ل: کو اختیار دینا، مختار کرنا، مجاز کرنا ۔ ہ: کی قیمت کم کرنا ۔ اَرْخَصَ ہ: کی قیمت کم کرنا ۔ تَرَخَّصَ مع فی: کو میں خوش کرنے پر آمادہ ہونا، کو میں جائز شرائط پر ملنا، ــ سے میں معاملہ کو رفع دفع کرنے کو تیار ظاہر کرنا ــ فی ب: میں رعایتیں دینا ۔ فی: میں بیجا بے تکلفی سے کام لینا ۔ اِسْتَرْخَصَ ہ: کو سستا پانا، ارزاں سمجھنا ۔ ہ: کی اجازت چاہنا ۔ رَخْص: نرم، لچکدار، نازک ۔ رُخْص: ارزانی ۔ رُخْصَة جمع رُخَص: اجازت، رعایت، لائسنس، حق، رسائی، اختیار، رخصت، پرمٹ ۔ رُخْصَةُ قيادةِ السيارات: کار چلانے کا پرمٹ، لائسنس ۔ رَخِيص: لچکدار، نازک، نرم، سستا، ارزاں، کم قیمت، نکمی وردی چیز، گھٹیا بھڑک دار چیز، محض نمائشی ۔ تَرْخِيص جمع ترخيصات: اجازت دینا، اجازت، اختیار، اختیارات تفویض کرنے والا فرمان، رعایت، لائسنس، قیمت میں کمی، قیمت میں کٹوتی ۔ مُرْتَخَص: کم قیمت، ارزاں، سستا ۔ كل مُرْتَخَصٍ و غالٍ: ہر چیز (جو کسی کے اختیار میں ہو)۔ خیال میں آجانے والی ہر کوشش ۔

رخف: رَخُفَ ـ رَخْفًا و رَخِفَ ـ رَخَفًا و رُخُفَ ـ رَخَافَةً و رُخُوفَةً العجينُ: گندھے ہوئے آٹے کا ڈھیلا ہونا، پتلا ہونا ۔ صفت رَخْفٌ و راخِفٌ ۔ اَرْخَفَ العجينَ: آٹے کو پتلا کرنا، آٹے میں پانی زیادہ کرنا ۔ الرَخْف جمع رِخَاف: ڈھیلا یا پتلا آٹا، پتلا مکھن ۔ الرَخْفَة جمع رِخَاف: پتلا آٹا یا مکھن ۔ ــ و الرَخِف: نرم پتلا پتھر ۔

رخل: الرِخْل و الرَخِل و الرِخْلَة جمع اَرْخُل و رُخَال و رِخَال و رِخْلان و رُخْلَة و رَخْلَة (ح): بھیڑ کا مادہ بچہ ۔ المُتَرَخِّل: بھیڑ کے مادہ بچے بہت رکھنے والا ۔

رخم: ۱ رَخُمَ ـ رَخْمًا و رَخُمَ ـ رَخَامَةً الصوتُ او الكلامُ: آواز یا کلام کا باریک و نرم ہونا ۔ صفت: رَخِيم ۔ ــ ت الجاريةُ: لڑکی کا نرم کلام والی ہونا ۔ صفت رَخِيمة و رَخِيم ۔ رَخَّمَ تَرْخِيمًا الشيءَ: چیز کو باریک و نرم کرنا، کی دم کاٹنا ۔ اسی سے نحویوں نے ترخیم المنادیٰ کو لیا ہے ۔ یعنی ندا کے طور پر آنے والے نام کے آخری حرف کو حذف کر دینا ۔

۲ رَخَمَ ـ رَخْمًا و رَخَمًا و رَخَمَةً تِ الدجاجةُ البيضَ و على البيضِ: مرغی کا انڈے سینا ۔ صفت رَاخِم و مُرْخِم و مُرْخِمَة ۔ ـ رَخْمًا و رُخْمَةً و رَخَمَةً ت المراةُ ولدَها: عورت کا اپنے بچے سے کھیلنا اس سے لاڈ پیار کرنا ۔ ــ ہ: پر رحم و مہربانی کرنا ۔ رَخِمَ: بمعنی رَحِمَ ۔ رَخَّمَ تَرْخِيمًا الدجاجةَ: مرغی کو انڈوں پر بٹھانا ۔ اَرْخَمَتِ الدجاجةُ علي البيضِ: مرغی کا انڈے سینا ۔ صفت رَاخِم و مُرْخِم و مُرْخِمَة ۔ الرَخْم (مص): نرمی، محبت ۔ الرُخَامَى: نرم ہوا ۔

۳ الرَخَم: گاڑھا دودھ ۔ الرَخَم واحد رَخَمَة جمع رُخَم (ح): گدھ ۔ الرُخَام: سنگ مرمر ۔ الرُخَامَة: سنگ مرمر کا ایک ہموار تختہ ۔ الاَرْخَم من الخيل مؤنث رَخْمَاء جمع رُخْم: وہ گھوڑا جس کا سر سفید اور باقی جسم سفید ہو ۔ الرُخَامَى (ن): ایک قسم کا پودا ۔ المَرْخُوم و اليَرْخُوم و اليَرْخُم (ح): نرگدھ ۔

رَخُمَ ـ رَخَامَةً و رَخَمَ ـ رُخْمًا: آواز کا نرم، ملائم، لطیف، خوشگوار ہونا ۔ رَخَمَتْ بيضَها و علي بيضِها: مرغی کا انڈے سینا، انڈوں پر بیٹھنا ۔ رَخَّمَ ہ: آواز کو نرم و ملائم کرنا ۔ ہ: (لفظ) کو حذف کرنا، مختصر کرنا یا کم کرنا ۔ ــ ہ: فرش پر سنگ مرمر کے ٹائل لگانا ۔ رَخَم واحد رَخَمَة: مصری گدھ ۔ رُخَام: سنگ مرمر ۔ رُخَامَة جمع رُخَامات: سنگ مرمر کا ہموار تختہ، سلیب (slab) ۔ رَخِيم: نرم، ملائم، خوشگوار، خوش آہنگ، سریلی، رسیلی (آواز)، ہلکا سر، نیچا سر ۔ تَرْخِيم: کم کرنا، مختصر کرنا، حذف کرنا (خصوصاً منادیٰ کے آخری حرف صحیح کو) ۔

رخی: ۱ رَخِيَ ـ رَخًا و رِخْوَةً و رَخُوَ ـ رَخَاوَةً: نرم ہونا، آسان ہونا، آسودہ زندگی والا ہونا ۔ صفت رَخْو و رُخْو و رِخْو ۔ رَخَا ـ و رَخِيَ ـ و رَخِيَ ـ و رَخُوَ ـ رَخَاءَ العيشُ: زندگی کا آسودہ فراخ و خوشگوار ہونا ۔ صفت رَاخٍ و رَخِيّ ۔ رَخَّى الشيءَ بالشيءِ: چیز کو چیز میں ملانا، خلط ملط کرنا ۔ رَاخَى مُرَاخَاةً الشيءَ: کو نرم کرنا ۔ ــ العقدةَ: گرہ کھولنا ۔ کہا جاتا ہے رَاخَى خناقَهُ او رِباقَهُ: اس نے اس کے پھندے دور کر دیئے ۔ اَرْخَى اِرْخَاءً الشيءَ: کو ڈھیلا کرنا ۔ کہا جاتا ہے اَرْخَى عمامتَه: وہ مطمئن اور مامون ہوا ۔ ــ زِمامَ الناقةِ: اونٹنی کی نکیل کو ڈھیلا چھوڑنا ۔ ــ الستر: پردہ چھوڑنا ۔ ــ دابَّتَهُ: جانور کو اپنی مرضی سے چلنے دینا، تھکائے بغیر دوڑنے دینا ۔ ــ الفرسَ و للفرسِ: گھوڑے کی رسی دراز کرنا ۔ کہا جاتا ہے اَرْخِ له الحبلَ: اسے کام کرنے میں آزادی دو ۔ تَرَاخَي الفرسُ: گھوڑے کا دوڑنے میں سست و کاہل ہونا ۔ اِرْتَخَى: ڈھیلا ہونا، نرم ہونا ۔ اِسْتَرْخَى: ڈھیلا ہونا، نرم ہونا ۔ ــ ت به حالُهُ: سے اس کی حالت سختی و تنگی کے بعد اچھی اور خوشگوار ہونا ۔ الرَخَاء (مص): زندگی کی آسودگی و فراخی ۔ الرُخَاء: نرم ہوا جو کسی چیز کو نہ ہلائے ۔ المِرْخَاء جمع مَرَاخٍ: تیز دوڑنے والا جانور ۔ التَرَاخِيّ مصدر تراخی: کہا جاتا ہے فی الامر تَرَاخِيًا: اس امر میں گنجائش اور پھیلاؤ ہے ــ الاخلاقي: اخلاقی ڈھیلاپن، آوارگی، بدچلنی، اخلاقی کمزوری ۔ الاُرْخِيَة جمع اَرَاخِيّ: ہر وہ چیز جو لٹکائی جائے ۔ المَرْخُوِيَات (ج): بحری یا پانی کے ڈھیلے جانور خصوصاً گھونگھے دار سیدھے اور سیپی ۔

۲ رَاخَى مُرَاخَاةً ہ: کو دور کرنا ۔ کہا جاتا ہے خلتُ الفرار يُراخي الاجلَ: میں نے خیال کیا کہ فرار موت کو دور کر دیتا ہے ۔ تَرَاخَى تَرَاخِيًا: پیچھے رہنا، دیر کرنا ۔ کہا جاتا ہے تَرَاخَتِ السماءُ: بارش برسنے میں دیر ہوئی ۔ عنه: سے دور ہونا ۔

۳ رَاخَتِ المراةُ: عورت کا بچہ جننے کے قریب ہونا ۔

رَخُوَ ـ و رَخِيَ ـ رَخَاوَةً و رَخَاءً: ڈھیلا ہونا یا ہو جانا، کمزور، کاہل یا سست ہونا یا ہو جانا، نرم ہونا یا ہو جانا، سست پڑ جانا، ٹھنڈا پڑ جانا، جھک جانا، گھٹنا، مندا ہونا ۔ رَخَا ـ رَخَا عيشُهُ: متمول زندگی گزارنا، اچھے حالات میں زندگی بسر کرنا ۔ رَخَّى ہ: کو ڈھیلا کرنا، چھوڑنا، نیچا کرنا، گرانا، لٹکانا ۔ تَرَاخَى: سست ہونا، جھکنا، خمیدہ ہونا، گر پڑنا، لنگڑا ہو جانا ــ عن: میں ناطاقتی یا تھوڑی سرگرمی ظاہر کرنا، کم طاقت ور ہونا، ڈھیلا ڈھالا یا بے پرواہ ہونا، فرض ناشناس ہونا ــ: قیمتوں کا گرنا، مندا ہونا، پیچھے رہنا، (منڈی کا) ماند، سرد یا پھیکا پڑنا، کم ہونا، گھٹنا، نڈھال ہونا، اترنا، کمزور ہونا ــ عن: سے باز رہنا ــ: (پردہ) کا گرنا، نیچا ہونا، دیر کرنا، کم ہونا ۔ اِسْتَرْخَى: سست ہو جانا، مندا ہونا، جھکنا، ڈھیرا ہونا، گر پڑنا، لنگڑا ہو جانا، ڈھیلا ڈھالا ہو جانا، پچپچا ہو جانا، نرم ہو جانا، کھلا ہو جانا، کھلنا، گھٹنا، کم ہو جانا، کم مضبوط ہونا، نڈھال ہونا، طاقت زائل ہونا ۔ رَخْو و رِخْو: ڈھیلا، ڈھیلا ڈھالا، سست، کاہل الوجود، لنگڑا، نرم، چپچپا، آرام طلب نکما، پژمردہ، نڈھال، سست رفتار، لچکدار ۔ رَخَاء: آرام، آسائش، خوشی، فروغ، اقبال مندی، فراخی، فراوانی ۔

امیری، امارت، خوشحالی، انصاف، قیمتوں کی گراوٹ۔

رُخاء: نرم وہلکی ہوا۔ رَخَاوَۃ: نرمی، ڈھیلا پن، لنگڑاہٹ، بے پروائی، برائی، خرابی۔ رَخاوۃ العُود: کردار کی کمزوری۔ رَخِی: کمزور، نڈھال، پژمردہ، ستایا ہوا، آرام سے، گرم اور آرام دہ۔ تَـرَاخٍ: لنگڑاہٹ، سستی، کاہلی، ڈھیلا پن، کمزوری، ناتوانی، تھکاوٹ، تھکن، آلکسی، کمی، تخفیف، قوت میں کمی، ستانا، چھوڑنا، کشادگی۔ اِرتِخَاء: ڈھیلا ہونا، سست ہونا، الکسانا بے ترتیبی، ڈھیلا پن، کشادگی، مندا ہونا، سرد بازاری، بے پروائی، غفلت، کمی، گھٹاؤ، تخفیف، کٹوتی، نرمی، تسکین، قوت کی کمی، آسائش، آرام، بے پروائی، ڈھیلا پن، ستانا، تخفیف، رعایت، لنگڑاہٹ، کمزوری، ناتوانی، تکان، پژمردگی، سستی، آلکسی، ضعف، کمزوری، بے کیفی۔ اِستِرخاء بمعنی ارتخاء

راخٍ: خمیدہ جھکنے جانے والا، افسردہ، مضمحل۔ مُتَرَاخٍ: لنگڑا، نرم، ڈھیلا ڈھالا، پرشکن، کمزور، ناطاقت، پلپلا، بے جان، ضعیف، تھکا ماندہ، سست کاہل، مضمحل، بے ہمت، مردہ دل، بے کیف، بے رونق، بے پروا، غافل، آلکسی، آرام طلب۔

رد: ا۔ رَدَّ ـُ رَدًّا و مَـرَدًّا و مَـرْدُودًا و رِدِّیدَی ہُ عـن کذا: کو سے پھیرنا، واپس کرنا۔ — ہُ اِلی بیته: کو اس کے گھر کی طرف لوٹانا۔ کہا جاتا ہے: مـا یَرُدُّ ھذا علیك شیئاً: یہ چیز تم کو کچھ بھی نفع نہیں پہنچائے گی۔ — الیه جواباً: کو جواب بھیجنا۔ — علیه الشیءَ: کسی کی کوئی چیز پھیر دینا، قبول نہ کرنا۔ — الشیءَ: چیز کو ایک حالت سے دوسری میں پھیر دینا۔ جیسے: فَرَدَّ شعورھُنَّ السود بیْضًا: چنانچہ اس نے ان خواتین کے کالے بالوں کو سفید کرایا۔ — فلاناً: کو خطا کار ٹھہرانا۔ — الباب: دروازہ بند کرنا۔ — تَرْدَاداً القولَ: بات کو بار بار دہرانا۔ رَدَّدَ القولَ: بمعنی رَدَّ القول ہے اور باب تفعیل کثرت کے لئے ہے۔ رَادَّہٗ فی الکلام: سے بحث کرنا۔ — ہُ الشیءَ: کو چیز واپس کر دینا۔ تَرَدَّدَ: دہرایا جانا۔ — فی الأمر: کسی امر میں متردد ہونا، شک وشبہ میں پڑنا۔ — الیه: کسی کے پاس بار بار آنا۔ — فی الجواب: جواب میں زبان کا لڑکھڑانا۔ تَـرادَّ الماءُ: پانی کا بہاؤ کے مقام میں کسی روک کی وجہ سے پانی کا پیچھے ہٹنا۔ — فی الجواب: جواب میں زبان کا لڑکھڑانا۔ — البیع: فسخ بیع پر آپس میں رضا مند ہونا۔ اِرْتَدَّ الشیءَ: چیز کو واپس کرنا، کی واپسی چاہنا۔ — علی اثرہ او عن طریقه: اپنے قدموں پر لوٹنا۔ — عن دینه: دین سے پھر جانا۔ — عن ھبته: ہبہ کو واپس لے لینا، لوٹا لینا۔ — اِلی الصواب: صواب کی طرف لوٹ جانا۔ اِستَرَدَّ الشیءَ: کی واپسی کرنے کا سوال کرنا، کی واپسی چاہنا۔ — الھبة: ہبہ کو واپس لوٹا دینا۔ — ہُ الشیءَ: کسی سے شے کی واپسی کا سوال کرنا، مطالبہ کرنا۔ الـرَدّ (مص): زبان کی لڑکھڑاہٹ، پیداوار۔ کہا جاتا ہے: ضیعة کثیرة الرد: بہت پیداوار والی جاگیر۔ درھمٌ رَدٌّ: کھوٹا درہم۔ لاتعطنی من ردود الدراھم: مجھے کھوٹے درہم نہ دو۔ شیئٌ رَدٌّ: ردی چیز۔ امرٌ رَدٌّ: طریقہ شریعت کے خلاف کام۔ الرِدّ: چیز کی ٹیکی یا سہارا۔ الـرَدَّۃ: رَدّ کا اسم مرّہ، خوش روئی کے ساتھ کچھ بدروئی۔ کہا جاتا ہے: فی وجھه رَدَّۃ: اس کے چہرہ میں کچھ بھونڈا پن ہے۔ الـرِدَّۃ: ارتداد (کہا جاتا ہے: شـربـت الابلُ رِدَّۃً: اونٹوں نے دوسری بار پانی پیا)، تھوڑی کا پچکنا، پہاڑ کی گونج۔ الارَدّ: زیادہ نفع بخش۔ الـرُدَّی: مطلقہ، طلاق دی ہوئی عورت۔ المِردّ من الرجال: بہت رد کرنے والا بہت حملے کرنے والا۔ الرَداد و الرِداد: واپسی۔ الـرَدِید: وہ بادل جو پانی برسا چکا ہو۔ التَـرْداد: ردّ، تکرار۔ الـرَادَّۃ و المَرَدَّۃ: فائدہ۔ کہا جاتا ہے: لا رادَّۃَ او لا مَرَدَّۃَ فیه: اس میں کوئی فائدہ نہیں۔ المُرَدَّد: حیران۔ المَرْدُود (مفع): غیر مقبول۔ کہا جاتا ہے: رایٌ مَرْدُودٌ: نامنظور رائے۔ مَـرْدُودُ او عائدُ آلۃٍ ما (ف): مشین کی پیداواری طاقت کی اس طاقت کی طرف نسبت جو اسے خرچ کرتی ہے۔ الـمَـرْدُودَۃ: مردود کا مؤنث، استرا۔

۲۔ اَرَدَّ البحرُ: سمندر کا موجزن ہونا۔ — الرجلُ: غصہ سے پھول جانا۔ — ت الشاۃُ: بکری کا تھن والی ہونا۔ صفت: مُرِدّ۔ الرِدَّۃ: بچہ جننے سے پہلے بکری کے تھنوں کا دودھ سے بھر جانا۔ المُرِدّ (فا) جمع مَرَاد: غضبناک، ناراض، زیادہ پانی پی جانے والا اونٹ، عرصہ دراز تک سفر میں رہنے والا یا بغیر بیوی کے رہنے والا۔ المَـرْدُود: عرصہ تک سفر میں رہنے والا یا دیر تک بغیر بیوی رہنے والا۔

(ن) رَدَّ ـُ رَدًّا: واپس بھیجنا۔ — ہُ الی: کو کے پاس واپس لانا، لیجانا۔ — ہ اِلی: کو اس کی جگہ لوٹانا، کو اس کی جگہ دوبارہ رکھنا، لگانا۔ — ہ: کو دھکیلنا، دور کرنا، پیچھے کو گرانا، پچھاڑنا، کی مخالفت کرنا، مزاحمت کرنا، کو طاقت سے روکنا، کا مقابلہ کرنا، کی مقاومت کرنا۔ — ہ (خواہش کی تکمیل وغیرہ) کو مسترد کرنا، (اس خواہش کو پورا کرنے) سے انکار کرنا، حملہ کو روکنا، حملہ سے بچنا، وار خالی دینا، دفع کرنا، پیچھے ہٹانا۔ — تُھُمَةً: شک وشبہ رد کرنا۔ — ہ اِلی: کو کسی کو واپس دینا، لوٹانا، واپس کرنا۔ — السلام: سلام کا جواب دینا۔ — علی: کسی کو جواب دینا۔ — ہ (روشنی) منعکس کرنا، (آواز) کو لوٹانا۔ — علی: کسی چیز کو غلط ثابت کرنا، باطل کرنا، جھٹلانا، غلط ٹھہرانا، (کسی بات) کی تردید کرنا، کو باطل ثابت کرنا۔ — ہ عن: کو سے روکنا، باز رکھنا، کو سے رو کے رکھنا، کو سے باز رہنے کو کہنا، کو کوئی کام نہ کرنے پر آمادہ کرنا۔ — ہ اِلی: کو (اصل) سے منسوب کرنا، کی اصل یا وجہ معلوم کرنا، دریافت کرنا۔ — ہ علی: کو کے پاس لانا، کو کے حوالے کرنا۔ — ہ ہ: کو دوبارہ بطور..... مقرر کرنا، بحال کرنا۔ رَدَّہٗ حَـاکِـمًا: کو دوبارہ گورنر مقرر کرنا، بحال کرنا۔ رَدَّ الباب: دروازہ بند کرنا۔ رَدَّ جو[اباً]: جواب دینا۔ مـا یـرد ھذا علیك شیئاً: یہ تمہاری قطعاً کوئی مدد نہیں کرے گا۔ لایُـرَدُّ: ناقابل تردید۔ رَدَّہٗ علی عَقِبَیْهِ جمع رَدَّھُمْ علی اَعْقَابِھِمْ: کو اس جگہ واپس دھکیل دینا جہاں سے وہ آیا تھا۔ رَدَّ عَیْنَہٗ عنه: اس نے اپنی/اس کی آنکھیں اس سے ہٹا دیں۔ رَدَّدَ ہ: کو دور رکھنا، ہٹانا، پھیرنا، موڑنا، کو نہ ہونے دینا، کو روکنا۔ — دُہرانا (اکثر)۔ — ہ: کو شروع کرنا۔ — ہ: کسی دھن میں پڑھنا، کو لحن سے پڑھنا۔ رَدَّدَ الصدیٰ: گونج، صدائے بازگشت لوٹانا۔ رَدَّدَ النظر فی: کسی چیز کی طرف بار بار دیکھنا۔ رَدَّدَ طَرْفَهٗ بین: پہلے ایک اور پھر دوسرے کی طرف دیکھنا، کے مابین آنکھیں بھٹکنے دینا۔ تَـرَدَّدَ: (آواز، گونج، صدائے بازگشت کا)، اٹھنا، گونج پیدا کرنا (چیخوں کا) بلند ہونا، (ہوا) کا بار بار پلٹنا۔ — علی: کے گھر آنا جانا (صلہ الی اس معنی میں شاذ و نادر استعمال ہوتا ہے)۔ — لوٹنا، عود کرنا، بار بار واقع ہونا۔ — فی: میں، کرنے میں پس وپیش کرنا، تامل کرنا، ہچکچانا، غیر آمادہ ہونا، بیدل ہونا، تذبذب کرنا، شک کرنا، شکی ہونا۔ تَرَدَّدَ علی الألسِنَة: (مسئلہ کا) اکثر زیر بحث آنا۔ اِرْتَدَّ: پیچھے ہٹنا، پسپا ہونا، پیچھے کی طرف جانا، پستی کی طرف جانا، زوال پذیر ہونا۔ — اِلی: کی طرف لوٹنا، واپس جانا، آنا، رجوع کرنا، کا سہارا لینا، پر اکتفا کرنا۔ — : (کسی شخص یا چیز کو) چھوڑ جانا، غیر حاضر ہونا۔ — عن: سے باز رہنا، احتراز کرنا، کو چھوڑ دینا، سے دستبردار ہونا، قطع تعلق کرنا، کو اپنا ماننے سے انکار کرنا، کو چھوڑ بیٹھنا، سے چلے جانا، کو ترک کر دینا، (ایمان، اصول وغیرہ) سے الگ ہو جانا، کو چھوڑ دینا،

سے دغا کرنا، کا ساتھ چھوڑ دینا، کو بیوفائی سے چھوڑ دینا، سے مرتد ہوجانا، برگشتہ ہوجانا۔ اِرْتَدَّ عَلٰی عَقِبَیْهِ جمع اِرْتَدُّوا علی اَعْقَابِهِم: پیچھے ہٹنا، واپس مڑ جانا۔ اِسْتَرَدَّ هٗ: کی واپسی کی درخواست کرنا یا حکم دینا۔ — هٗ إلی: کو کے پاس واپس لانا، لیجانا۔ — هٗ: کو واپس لینا، کو دوبارہ پانا، لے لینا۔ — یَدَهٗ: اپنا ہاتھ پیچھے ہٹانا۔ — اِسْتِقَالَتَهٗ: اپنا استعفی واپس لینا۔ — هٗ: (بنک وغیرہ سے) روپیہ نکلوانا۔ — انفاسَهٗ: سانس روکنا، دم سادھنا۔ رَدّ جمع رُدُوْد: واپسی، بحالی، باز رسی، واگزاشت، واپس دی ہوئی رقم، خرچ کی ہوئی رقم کی ادائیگی، ادائیگی، بدلہ، کراہت، روکنا، ٹالنا، رد، تردید، تکذیب، انکار، استرداد، نامنظوری، جواب، رد، (روشنی کا) انعکاس، تردید، تغلیط۔ — اِلی: کی طرف نسبت۔ رَدُّ الفِعْل: ردعمل۔ رَدُّ الاعتبار: آبادکاری۔ رَدًّا علی: کے جواب میں۔ اَخْذ و رَدّ: بحث، مباحثہ، جھگڑا، حجت، مناظرہ۔ رَدَّة: بدصورتی، بھونڈا پن، گونج، صدائے بازگشت، انعکاس، بھوسا، بورا، چوکر۔ رِدَّة: ارتداد، الحاد، مذہب سے برگشتگی۔ — عن الاسلام: اسلام سے برگشتگی، ارتداد۔ اَرَدّ: زیادہ نفع بخش، زیادہ مفید، زیادہ منفعت بخش۔ —— (علی): (کیلئے)۔ مَرَدّ: حقیقت جس کی طرف کوئی چیز منسوب کی جا سکے، اصل عنصر یا سبب، استرداد، ازالہ، گھن، کراہت، سنگت کی مناجات، بائبل کی تلاوت کے بعد کا مناجاتی نغمہ (مسیحیت میں)۔ کَانَ عَلٰی مَرَدِّ لِسانِه: ہمیشہ کسی کے لبوں پر ہونا، کسی کا باقاعدہ فقرہ ہونا۔ تَرْدَاد: اکثر دہرانا، اکثر آنا جانا، آمدورفت۔ تَرْدِیْد: دہرانا، بار بار دہرانا۔ تَرَدُّد: اکثر آنا جانا، آمدورفت، لہروں کی فی ثانیہ تعداد، تعدد امواج (frequency)، ہچکچاہٹ، پس و پیش، تذبذب، بے استقلالی، جھجھک، بیدلی، غیر آمدگی۔ اِرْتِدَاد: پسپائی، پیچھے ہٹنا، حرکت معکوس، پیچھے کی طرف حرکت، مراجعت، انحطاط، زوال، تنزل، پستی کی طرف میلان، دستبرداری، قطع تعلق، بے وفائی، روگردانی، ساتھ چھوڑ دینا، مذہب سے برگشتگی، ارتداد، الحاد۔ ارتداد عن الاسلام: اسلام سے ارتداد، برگشتگی۔ کَارْتِدَادِ الطرف: پلک جھپکتے میں، ابھی، ایک منٹ میں۔ اِسْتِرْدَاد: بازیابی، واپسی کا دعوی، پشت پناہی، حمایت، تائید، بازیافت، اصلاح، تلافی، الٹ پھیر، منسوخی، واپسی، کسی حساب بنک وغیرہ سے) روپیہ نکلوانا۔ مَرْدُوْد: پیداوار، نفع، منافع، آمدنی۔ مُرْتَدّ: ابن الوقت، غدار، مرتد۔

ردا: رَدَأَ ـَ رَدْأً الحائطَ: دیوار کو ٹیک لگانا۔ — الرجلَ: کی مدد کرنا۔ اَرْدَأَ الحائطَ: دیوار کو ٹیک لگانا۔ — فلانًا: کسی کی پہلی حالت برقرار رکھنا۔ تَرَادَأَ القومُ: لوگوں کا ایک دوسرے سے تعاون کرنا، ایک دوسرے کی مدد کرنا۔ الرِدْء جمع اَرْدَاء: مددگار، مدد۔

۲۔ رَدَأَ ـَ رَدْأً هٗ بحجر: کو پتھر مارنا۔

۳۔ رَدُؤَ ـُ رَدَاءَةً: خراب ہونا۔ صفت: رَدِیّ جمع اَرْدِیَاء و اَرْدِئَاء۔ اَرْدَأَ: خراب کام کرنا یا بری چیز تک پہنچنا۔ — هٗ: کو خراب کرنا۔

۴۔ اَرْدَأَ السترَ: پردہ لٹکانا۔ — فلانًا: کسی کو تسکین دینا۔

۵۔ اَرْدَأَ هٗ علی مِائَةٍ: کسی کو سو سے زیادہ دینا۔ الرِدْء جمع اَرْدَاء: بوجھ کے ایک طرف کا بھاری حصہ جو جانور پر لادا جاتا ہے۔

○ رَدَأَ ـَ رَدْأً هٗ: دیوار کو ٹیک لگانا، سہارا دینا، کے ساتھ کھمبا کھڑا کرنا، تھامنا، سنبھالنا، تھونی لگانا۔ رِدْء جمع اَرْدَاء: سہارا، پشتہ، حمایت، پشت پناہ، مدد، مددگار۔ رَدُؤَ ـُ رَدَاءَةً: خراب ہونا۔ تَرَدَّأَ: خراب ہوجانا، بگڑ جانا۔ رَدِیّ جمع اَرْدِیَاء: خراب، برا، کمینہ، ذلیل، حقیر، خبیث، بدکار، شریر، بدطینت، کینہ پرور، عیبی، نااہل، پاپی، بداعمال، حرام زادہ، بد باطن، حاسد، بدخواہ۔ رَدِیُّ السُّمْعَةِ: بری شہرت والا۔ اَرْدَأ: زیادہ خراب، زیادہ برا، زیادہ بداعمال، زیادہ بدکار، زیادہ شریر۔ رَدَاءَة: خرابی، بدکاری، بداعمالی، فسق و فجور، بدطینتی، بدخصالی، بدباطنی، بدخواہی، حسد۔

ردب: تَرَدَّبَ هٗ: سے مہربانی و ملاطفت کرنا۔ الرَدْب: غیر نافذہ گلی یا راستہ۔ الاِرْدَبّ جمع اَرَادِب: ۲۴ صاع کا بڑا پیمانہ۔ صاع ۴ اَمداد کا ہوتا ہے۔ نالی جس میں پانی بہتا ہے۔ الاردبّة: بڑی پختہ اینٹ کی نالی، گندا نالہ، بدرو، موری، چوبچہ، جوہڑ۔

○ اِرْدَبّ: (آج کل عام طور پر اَرْدَبّ تلفظ کیا جاتا ہے)۔ جمع اَرَادِب: خشک اشیاء ماپنے کا ایک پیمانہ۔ اِرْدَبَّة: گڑھا جس میں گندہ پانی جمع رہتا ہے، گندی نالی، پاخانے کی موری۔

ردح: ۱۔ رَدَحَ ـَ رَدْحًا: برقرار رہنا، ثابت قدم رہنا۔ الرَدَح: لمبا عرصہ، لمبی مدت۔ کہا جاتا ہے: اَقَامَ رَدَحًا من الدهر: وہ عرصہ دراز مقیم رہا۔ الرَدَاح جمع رُدُح: بڑا درخت، بڑا پیالہ، لشکر جرار۔ — من الکباش: بڑی چکی والا دنبہ۔

۲۔ رَدَحَ ـَ رَدْحًا الشیءَ: کو زمین پر ہموار پھیلانا۔ رَدَّحَ الشیءَ: کو پھیلا کر زمین کے ساتھ ہموار کرنا۔ الرُدْحَة: وسعت، چوڑی اور کھلی جگہ۔ المُرْتَدَح: وسعت، کشادگی، گنجائش۔

۳۔ رَدَحَ ـَ رَدْحًا البیتَ: گھر کو گاڑھے گارے سے لیپنا۔ اَرْدَحَ البیتَ: گھر کو گاڑھے گارے سے لیپنا، گھر کے پچھلے حصہ کا پردہ لٹکانا۔ الرُدْحَة: گھر کے پچھلے حصہ کا پردہ۔ رُدْحَةُ الصائد: وہ پتھر جو شکاری اپنے مکان کے اردگرد گاڑتا ہے۔ الرَدَاح جمع رُدُح: تاریکی۔ الرَدَاحَة و الرِدَاحَة: بجو کے شکار کے لئے تیار کردہ مکان۔

۴۔ الرَدْح: ہلکا درد۔

○ رَدَح: طویل عرصہ یا مدت۔ رَدَحًا من الدهر: عرصہ دراز تک۔

ردخ: رَدَخَ ـَ رَدْخًا رأسَهٗ: کا سر توڑنا۔

ردس: ۱۔ رَدَسَ ـُ رَدْسًا القومَ: لوگوں کو پتھر سے مارنا، پتھر مارنا۔ رَادَسَ هٗ: ایک دوسرے کو پتھر سے مارنا، پتھر مارنا۔ المِرْدَاس و المِرْدَس: وہ پتھر جو کنویں میں یہ معلوم کرنے کے لئے ڈالا جائے کہ اس میں پانی ہے یا نہیں۔

۲۔ رَدَسَ ـُ رَدْسًا الحائطَ: دیوار کو گرانا، مسمار کرنا۔ — الارضَ: زمین کو ہموار کرنا۔ — بالشیءِ: کسی شئے کو لیجانا۔ — الحجر بالحجر: پتھر کو پتھر سے توڑنا۔ — الرجلَ: کو ذلیل کرنا۔ تَرَدَّسَ من مکانه: اپنی جگہ سے گر پڑنا۔ المِرْدَس و المِرْدَاس: پتھر توڑنے کا آلہ (ہتھوڑا)، سر۔

○ رَدَسَ ـُ رَدْسًا هٗ: کوسلنا، پیسنا، کچلنا، مغلوب کرنا، پامال کرنا، (زمین) کو ہموار بیلنا، کو بیل کر ہموار کرنا۔

ردع: ۱۔ رَدَعَ ـَ رَدْعًا هٗ عن کذا: کو سے روکنا ہٹانا۔ تَرَادَعَ القومُ: ایک دوسرے کو باز رکھنا۔ اِرْتَدَعَ: رکنا، ہٹنا، باز رہنا۔ الرَدْع (مص): گردن۔ کہا جاتا ہے: رکب فلانٌ رَدْعَهٗ: وہ منع کرنے پر بھی باز نہ آیا۔ رکب البعیرُ رَدْعَهٗ: گر کر اونٹ کی گردن اس کے پیٹ میں گھس گئی۔ المِرْدَع: ناکام لوٹنے والا۔

۲۔ رَدَعَ ـَ رَدْعًا السهمَ: تیر کے پھل کو بیٹھ جانے کے لئے زمین پر مارنا۔ کہا جاتا ہے: اخذه فردع به الارضَ: اس نے اسے زمین پر دے مارا، پچھاڑ دیا۔ رُدِعَ به: پچھاڑا جانا۔ اِرْتَدَعَ السهمُ: تیر کا نشانہ پر لگ کر ٹوٹ جانا۔ الرَدِیع: پچھاڑا ہوا۔ سهمٌ رَدِیع و مِرْدَع: وہ تیر جس کا پھل گر گیا ہو۔

۳۔ رَدَعَ ـَ رَدْعًا هٗ بالشیءِ: کو کسی شئے سے لتھیڑنا۔ رُدِعَ رَدْعَةً: سہم جانا اور چہرے کا رنگ زرد پڑ جانا۔ رَدَّعَ هٗ بالزعفران: کو زعفران میں لت پت کرنا۔ تَرَدَّعَ: لت پت ہونا، لتھڑنا۔ اِرْتَدَعَ بالطیب:

خوشبو میں لت پت ہونا۔ الرَدْع (ن) :زعفران، جسم میں خوشبو کا اثر۔ قمیصٌ رادِعٌ :خوشبو کے اثر والی قمیص۔ الرُداع :جسم میں خوشبو کا اثر۔ الرِداع :کیچڑ، پانی۔ ثوبٌ رَدِیع :زعفران میں رنگا ہوا کپڑا۔ المِرْدَع :وہ شخص جس کے جسم میں خوشبو کا اثر ہو۔

۴۔ الرُداع :بیماری کا دوبارہ ظہور۔ المِرْدَع :ست، پستہ قد، پست قد۔

○ رَدَعَ ـَ رَدْعًا ہُ عن : کو سے دور رکھنا، روکنا، باز رکھنا۔ اِرْتَدَعَ عن :سے دور رکھا جانا، سے روکا جانا، باز رکھا جانا۔ رادِع :باز رکھنے والا، سدراہ ہونے والا، جمع رَوادِع :مانع، سدّ راہ، باز رکھنے والا، رکاوٹ، مزاحمت، پابندی، قید، بندش، روک، روک تھام، دبا ہوا جذبہ۔

ردغ ا۔ رَدَغَ ـَ رَدْغًاتِ السماءُ :آسمان کا زمین کو صرف تر کرنے کے لائق پانی برسنا۔ اَرْدَغَ المکانُ :جگہ کا بہت کیچڑ والی ہونا۔ صفت: رَدِغ۔ اِرْتَدَغَ :کیچڑ میں گرنا۔ الرَدْغ و الرِداغ :کیچڑ، گارا۔ الرَدْغَة و الرَدَغَة جمع رَدْغ و رَدَغ و رِداغ و رَدَغات :کیچڑ، سخت گارا، سخت کیچڑ۔ ماءٌ رَدْغَةٌ :مٹی ملا پانی۔

۲۔ رَدَغَ ـَ رَدْغًا بہ الارضَ :کو زمین پر گرانا۔ الرَدِیغ :پچھاڑا ہوا۔

۳۔ الرَدِیغ :احمق، بیوقوف۔ المَرْدَغَة جمع مَرادِغ :گلے اور ہنسلی کی ہڈی کے درمیان کا حصہ، خوش منظر باغ۔

○ رَدْغَة :گارا، دلدل، پتلی کیچڑ، کیچڑ۔

ردف ا۔ رَدِفَ ـَ رَدْفًا ہُ :کے پیچھے ہونا۔ ــــ لہ :کے پیچھے سوار ہونا، پیچھے بیٹھنے والا ہونا۔ رَدَفَ ـُ رَدْفًا لہ :کے پیچھے ہونا، کے پیچھے سوار ہونا، کے پیچھے بیٹھنے والا ہونا۔ رادَفَ ہُ :کسی سوار کے پیچھے سوار ہونا۔ کہا جاتا ہے: دابّةٌ لاتُرادِف :وہ جانور جو دوسرے سوار کو نہ بٹھائے۔ اَرْدَفَ :پے در پے ہونا۔ ــــ ہُ :کو اپنے ساتھ سوار کرنا۔ کہا جاتا ہے: دابّةٌ لاتُرْدِفُ :وہ جانور جو دوسرے سوار کو بیٹھنے نہ دے۔ ــ لہ :کے بعد آنا۔ الشیءَ بالشیءِ و علیہ : کسی چیز کو کسی چیز کے پیچھے لگانا۔ آپ کہتے ہیں: اَرْدَفْتُ خَیلاً علی خَیلٍ لِی :میں نے گھوڑوں کے پیچھے اپنے گھوڑے لگا لئے۔ تَرَدَّفَ ہُ :کے پیچھے سوار ہونا۔ تَرادَفَا :ایک دوسرے کی پیروی کرنا، ایک دوسرے کی مدد کرنا، ایک دوسرے کے پیچھے سوار ہونا۔ ــــ تِ الکلماتُ :کلمات کا معنی میں آپس میں مشابہ ہونا۔ اِرْتَدَفَ ہُ :کے پیچھے ہونا، کو اپنے پیچھے سوار کرنا۔ ــ العدوَّ :دشمن کو پیچھے سے پکڑنا۔ اِسْتَرْدَفَ ہُ :کسی سے پیچھے سوار ہونے کے لئے کہنا۔ الرِدْف جمع اَرْداف :سرین، سوار کے پیچھے سوار، کام کا نتیجہ، ہر شے کا آخر۔ (فلک) النسر الواقع (ایک ستارے کا نام) کے قریب ایک ستارے کا نام۔ ــ فی الجاهلیة :زمانہ جاہلیت میں بادشاہ کا وہ ہم جلیس جو اس کے بعد پیتا اور لڑائی میں اس کا قائم مقام ہوتا تھا اور بادشاہ کی فوج سے واپسی پر مال غنیمت کا چوتھائی حصہ لیتا تھا۔ ــ من الدابّةِ :جانور کا پچھلا حصہ۔ الرِدْفان :رات اور دن۔ الرَدِیف جمع رِداف و رُدَفاء :سوار کے پیچھے دوسرا سوار، النسر الواقع (ایک ستارے کا نام) کے قریب ایک ستارے کا نام۔ (ا ع) فوجی جسے ضرورت کے وقت تک فارغ رکھا جائے۔ الرِداف من الدابّةِ :جانور کا پچھلا حصہ۔ الرِدافَة :بادشاہ کی نیابت۔ الرُدافَی :مددگار افراد۔ کہا جاتا ہے: جاؤُوا رُدافَی :وہ یکے بعد دیگرے آئے۔ الرَوادِف :سرینیں، پیچھے رہنے والی قوم۔ (واحد الرادِفَة والرادُوف) :کھجور کے پودے جو کھجور کے درختوں پر ہی لگ جائیں۔ کوہان کے پچھلے حصہ میں تہ بتہ چربی۔

۲۔ رَدَفَ ـُ رَدْفًا الامرُ القومَ :قوم کو کوئی معاملہ اچانک پیش آنا۔ اَرْدَفَ الامرُ القومَ :قوم کو کوئی معاملہ اچانک درپیش ہونا۔

○ رَدَفَ ـُ رَدْفًا و رَدِفَ ـَ ردفًا ہ/ ہ :کے بعد آنا یا فوراً بعد آنا، کے پیچھے ہونا یا آنا، کا جانشین ہونا۔ رادَفَ ہ :کسی جانور پر کسی کے پیچھے سوار ہونا، کسی کا قائم مقام ہونا۔ ــ ہ/ ہ کی جگہ لینا یا لگانا۔ ــ ہ :کے مترادف ہونا۔ اَرْدَفَ ہ :کو کسی سوار کے پیچھے بٹھانا۔ ــ ہ ب :کے پیچھے کوئی دوسری چیز لانا، کو سے مکمل کرنا۔ تَرادَفَ :ایک دوسرے کے بعد آنا یا یکے بعد دیگرے آنا، تہ بتہ جمنا، کا ڈھیر لگنا، ایک قطار بنانا۔ ــ علی :کے پاس مل کر جانا، کے پاس بھیڑ لگنا۔ ــ :مترادف ہونا۔ رِدْف جمع اَرْداف :ایک جانور پر سوار کے پیچھے دوسرا سوار، بعد میں آنے والا، بعد کا، اگلا، چوتڑ، سرین، پٹھا، پٹھا، کولھا، جانور کا پٹھا۔ الرِدْفان :دن اور رات۔ رِداف :جانور کا پٹھا۔ رَدِیف :پچھلا آدمی، صف میں دوسرا (سابق ترکی سلطنت میں) فاضل فوج، ریزرو فوج۔ رَدِیفَة :ردیف کا مؤنث تَرادُف :تسلسل، تواتر، سلسلہ، جانشینی، دوسرے کی جگہ لینا، مترادف ہونا، ہم معنی ہونا۔ مُرادِف :مترادف یا ہم معنی لفظ، ہم معنی، مترادف، معنی میں مطابق، ملتا جلتا، مشابہ، ہم شکل، مثل۔ ــ ل :کا ہم معنی مُتَرادِف :ہم معنی، مترادف۔ مُتَرادِفات :مترادف یا ہم معنی الفاظ۔

ردك : رَوْدَکَ ہُ :کو آراستہ کرنا، خوبصورت کرنا۔ الرَوْدَک :خوش رو (لڑکا) مؤنث رَوْدَکَة۔

ردم ا۔ رَدَمَ ـِ رَدْمًا الثُلْمَةَ او البابَ :رخنہ یا دروازہ بند کرنا۔ ــ ـَ رَدْمًاتِ الشجرةُ :درخت کا خشک ہونے کے بعد سبزہ ہرا ہونا۔ رَدِمَ الشیءُ :ہرا ہونا۔ رَدَّمَ الثوبَ :کپڑے میں پیوند لگانا۔ تَرَدَّمَ ثَوبَهُ :کے کپڑے میں پیوند لگانا۔ ــــ الثوبُ :کپڑے کا بوسیدہ و پرانا ہونا۔ الرَدْم (مص) :گری ہوئی دیوار کا ملبہ۔ ــ و الرُدام و المِرْدام :بے خیر چیز۔ الرَدَم جمع رُدُوم :روک، بندش۔ الرَدِیم جمع رُدُم من الثیاب :پرانا کپڑا۔ ثوبٌ مُرَدَّمٌ و مُرْتَدَمٌ :پرانا پیوند لگا کپڑا۔ المُتَرَدَّم :وہ جگہ جہاں پیوند لگایا جائے۔ کہتے ہیں: هل غادر الشعراء من مُتَرَدَّم :کیا پہلے شعراء نے کلام میں کوئی (رخنہ) کمی و خامی چھوڑی ہے کہ پچھلے اس کو پورا کر دیں۔ یعنی نہیں ہر پہلو پر وہ کہہ چکے ہیں اب مجال سخن نہیں۔

۲۔ رَدَمَ ـِ رَدْمًا القوسَ :کھینچ کر کمان سے آواز نکالنا۔ ــــ البعیرَ :اونٹ کے کچھ چھوٹنا۔ الرَدْم (مص) :کمان کی آواز۔ الأَرْدَم جمع اَرْدَمُون :ماہر ملاح۔

۳۔ رَدَمَ ـُ رَدْمًا السحابُ :بادل کا مسلسل چھایا رہنا۔ ــ تِ الحُمّٰی علیہ :پر بخار کا ہمیشہ چڑھا رہنا اور نہ اترنا۔ اَرْدَمَ السحابُ :بادل کا مسلسل چھایا رہنا۔ ــ ت الحُمّٰی علیہ :پر بخار کا ہمیشہ چڑھا رہنا اور نہ اترنا۔ تَرَدَّمَ تِ الخصومةُ :دشمنی کا طوالت پکڑنا۔

۴۔ رَدَمَ ـُ رَدْمًا الشیءُ :چیز کا بہنا۔

۵۔ رَدَّمَ ت الناقةُ علی ولدها :اونٹنی کا اپنے بچہ پر مہربان ہونا۔ تَرَدَّمَ ت الناقةُ علی ولدها :اونٹنی کا اپنے بچہ پر مہربان ہونا۔

۶۔ تَرَدَّمَ ہُ :کسی کے پیچھے لگ کر اس کی حقیقت کا پتہ لگانا۔ ــــ القومُ الارضَ :قوم کا زمین کی پیداوار کو ایک بار پھر کھا لینا۔

○ رَدَمَ ـُ رَدْمًا ہ :گڑھا، تالاب وغیرہ) کو مٹی سے بھر دینا۔ رَدَّمَ :مرمت کرنا، جڑنا۔ اَرْدَمَ علی :کو چھوڑ کر نہ جانا، کسی سے چمٹا رہنا (بیماری کا)۔ تَرَدَّمَ :مرمت کیا جانا۔ ــ ہ کی مرمت کرنا۔ ــ :استعمال شدہ ہونا، پھٹا ہوا ہونا۔ رَدْم :دلدل، تالاب وغیرہ کو مٹی سے بھرنا، روڑے، ملبہ، بند، پشتہ۔ رَدِیم :گھسا پٹا، پھٹا پرانا، فرسودہ، تارتار (کپڑا)۔

ردن ا۔ رَدَنَ ـُ رَدْنًا الاشیاءَ :چیز کو ترتیب سے اوپر نیچے

چننا ۔۔۔ ت المرأة: عورت کا تکلے پر کاتنا۔ارتدنت المرأةُ: عورت کا تکلہ بنانا۔الرَدَن جمع اَرْدان: کاتنا، ریشم۔الرَادِن (ن) زعفران۔الاَرْدَان: ایک سرخ رنگ ریشم۔المِرْدَن: تکلا۔خیط مَرْدُونٌ: ملایا ہوا ڈورا۔احمرُ رَادِنِی: زردی ملا سرخ۔

٢۔رَدَنَ ۔رَدْناً النارَ: آگ جلانا۔

٣۔رَدِنَ ۔رَدَناً الجلدُ: کھال پر جھریاں پڑنا، سکڑنا۔

٤۔رَدَّنَ و اَرْدَنَ القمیصَ: قمیص میں آستین لگانا۔الرُدْن جمع اَرْدان: آستین کی جڑ، آستین کا کشادہ حصہ، عرب اس میں درہم و دینار رکھا کرتے تھے اسی سے محاورہ ہے ثَقُلَ رُدْنُہٗ: وہ مال دار ہو گیا۔

٥۔اَرْدَنَ ت الحُمّٰی: بخار طویل ہو جانا۔

٦۔الرَدْن: ہتھیاروں کے ایک دوسرے پر گرنے کی آواز۔المُرْدِن: تاریک۔عَرَقٌ مُرْدِنٌ: بدبودار پسینہ۔الرُدَیْنِی: نیزہ، ردینہ کی طرف منسوب ہے۔ یہ ایک عورت تھی جو اچھے نیزے بنایا کرتی تھی۔

○ رَدَنَ ۔رَدْناً: کاتنا، (بلی کا) کا خرخر کرنا۔ علی: سے شکایت یا احتجاج کرنا۔رُدْن جمع اَرْدان: آستین۔ رُدَیْنِی: نیزہ (ابتدا میں برتر قسم کے نیزہ کو کہا جاتا تھا)۔مِرْدَان جمع مَرَادِن: تکلا۔

○ ردنجوت: فراک کوٹ (مردوں کا لمبا کوٹ) شہزادہ البرٹ۔

رده: رَدَہٗ ۔رَدْھاً فلاناً بحجر: کو پتھر مارنا۔۔۔ الرجلُ: بہادری یا سخاوت یا کسی اور خوبی کے باعث قوم پر سرداری کرنا۔ البیتَ: گھر کو بڑا کرنا۔الرَدْھہ جمع رَدْہ و رِدَاہ و رُدَّہ: سب سے بڑا گھر، گھر کی سب سے زیادہ کشادہ جگہ، پہاڑ یا چٹان میں گڑھا جس میں بارش کا پانی جمع ہو جائے۔

○ رَدْھَۃ: ہال، بڑا کمرا، بیٹھک، دیوان خانہ، ڈیوڑھی، پیش والان۔رَدْھَۃُ الاستقبال: استقبالیہ ہال، دیوان خانہ، ملاقات کا کمرہ، ڈرائنگ روم۔رَدْھَۃُ المُحاضرات: لیکچر روم۔

ردی: ١۔رَدَیٰ ۔رَدْیاً و رَدَیَاناً الشیءَ: چیز کو توڑنا۔ ہٗ: کو دھکا دینا۔۔۔ ہ بحجر: کو پتھر مارنا۔۔۔ ت الفرسُ: گھوڑے کا زمین پر سم مارنا۔رادیٰ مُرَاداۃً عن القوم: کسی قوم کی جانب سے دوسروں پر پتھر مارنا۔اَرْدَی الفرسَ: گھوڑے کو سم مارنے دینا۔ الرَدَاۃ جمع رَدًی: چٹان۔المِرْدٰی جمع مَرَادٍ: پتھر توڑنے کا پتھر۔المَرَادِی: گھوڑوں یا اونٹوں کی ٹانگیں، گھوڑے جو زمین پر سم ماریں۔المِرْدَاۃ جمع مَرَادٍ: پتھر توڑنے کا پتھر، لڑائی کا چکر۔طحنتہ مرداۃٌ طحونٌ: جنگ کی چکی نے اس کو پیس ڈالا۔

المُرْدِیّ جمع مَرَادِی: ملاح کا چپو۔

٢۔رَدِیَ ۔رَدْیاً و رَدَیَاناً فی البئر: کنویں میں گرنا۔۔۔ فلانٌ: اونچے پہاڑ پر سے گرنا۔رَدِیَ ۔رَدًی: گرنا، ہلاک ہونا۔رَدّٰی ہٗ فی البئر: کو کنویں میں گرانا۔۔۔ الرجلَ: کو ہلاک کرنا۔اَرْدَی ہٗ فی البئر: کو کنویں میں گرانا۔۔۔ الرجلَ: کو ہلاک کرنا۔تَرَدّٰی فی البئر: کنویں میں گرنا۔الرَدِی: ہلاک ہونے والا۔ رجل رَدٍ: ہلاک ہونے والا مرد۔

٣۔رَدَیٰ ۔رَدْیاً و رَدَیَاناً ت الجاریۃُ: لڑکی کا ایک پاؤں پر اچک اچک کر کھیلتے ہوئے چلنا۔اِرْتَدَی ت الجاریۃ: لڑکی کا ایک پاؤں پر اچک اچک کر کھیلتے ہوئے چلنا۔

٤۔رَدَیٰ ۔رَدْیاً و رَدَیَاناً علی الخمسین من عمرہ: عمر میں پچاس سال سے زائد ہونا۔اَرْدَی علی الخمسین: پچاس سے زائد ہونا۔۔۔ مالُہٗ: کا مال دار ہونا۔

٥۔رَدَیٰ ۔رَدْیاً و رَدَیَاناً فلانٌ: جانا، آپ کہتے ہیں: ما ادری این رَدَی: میں نہیں جانتا کہ وہ کہاں گیا۔

٦۔رَدَّی الرجلَ: کو چادر اوڑھانا۔تَرَدّٰی: چادر اوڑھنا۔ اِرْتَدَی: چادر اوڑھنا، تلوار لٹکانا۔الرِداء جمع اَرْدِیَۃ: چادر، لبادہ، جبہ۔ (کہا جاتا ہے ھو غَمْرُ الرداءِ: وہ بہت داد و دہش والا ہے۔خفیفُ الرِداء: کم قرض اور کم عیال والا)، تلوار کی پٹی، تلوار، کمان، عقل، نادانی، باعث زینت، باعث عیب۔ رِداءُ الشمس: سورج کی روشنی۔۔۔ الشباب: جوانی کی بہار و نکھار۔الرِداءَۃ: پوشش، اوڑھنے کا کپڑا۔ المِرْدَاۃ و المِرْدٰی جمع مَرَادٍ: بڑی چادر، ازار۔

٧۔رادَی مراداۃً الرجلَ: کو پھسلانا، مدارات سے پیش آنا۔

○ رَدِیَ ۔رَدًی: ہلاک ہونا، تباہ ہونا۔رَدّٰی ہٗ: کو زمین پر گرانا، پٹخنا، کو زوال پذیر کرنا، زوال سے دوچار کرنا۔ اَرْدَی ہٗ: کو زمین پر گرانا، پٹخنا، کو زوال آشنا کرنا، کو تباہ و برباد کرنا، کو مار گرانا، کو قتل کرنا۔اَرْدَاہ قتیلاً: کو مہلک ضرب سے مار گرانا۔تَرَدّٰی: گرنا، الٹ کر گرنا، زوال پذیر ہونا، کم ہونا، بد سے بدتر ہونا، بگڑنا، ابتر ہونا، معیار سے گرنا۔ ب: (کچھ) پہننا، (کپڑا) پہنا۔اِرْتَدَی ہ: (لباس، ٹوپی، ہیٹ، پگڑی وغیرہ) پہننا، (میں) ملبوس ہونا، (کو) پہنے ہوئے ہونا۔اِرْتَدَی ملابسَہٗ: اپنے کپڑے پہننا، کپڑے پہننا۔رَدًی: تباہی، بربادی۔رِدَاء جمع اَرْدِیَۃ: چادر، لبادہ، چوغہ، چغا، عبا، عورتوں کا لباس، فراک، گون، پوشاک، لباس، جوڑا۔رِداءُ المساء: شام کا گون۔مُتَرَدٍّ: ملبوس، لباس پہنے ہوئے۔

رذ: رَذَّ ۔رَذَاذاً ت السماءُ و اَرَذَّت السماءُ: آسمان کا پھوار برسانا۔۔۔ ت القِربۃُ: مشک کا پانی بہنا۔ الرَذَاذ: پھوار۔

○ رَذَّتِ السماءُ ۔رَذاذاً و اَرَذَّتِ السماء: بوندا باندی ہونا، ترشح ہونا، پھوار پڑنا۔رَذَاذ: بوندا باندی، پھوار۔

رذل: ١۔رَذُلَ ۔و رَذِلَ ۔رَذَالۃً و رُذُولۃً: حقارت کے قابل ہونا، قبیح ہونا، برا ہونا، صفت رَذْل جمع اَرْذال و رُذَال و رُذُول و رَذْلُون و رذیل جمع رُذَلاء و رِذال۔ رَذَلَ ۔رَذْلاً ہٗ: کو رذیل کرنا۔ اَرْذَلَ: برا فعل کرنا، کمینوں کا ساتھی ہونا۔۔۔ ہٗ: کو رذیل و حقیر کرنا۔الرُذَال: رذیل، حقیر، کمینہ۔الاَرْذَل جمع اَراذِل و اَرْذَلُون: اسم تفضیل: زیادہ گھٹیا، زیادہ ردی۔المُرْذِل: رذیل ساتھیوں اور گھٹیا جانوروں والا۔الرَذِیْلَۃ جمع رَذَائِل: برائی، کمینہ پن۔

٣۔رَذَلَ ۔رَذْلاً ہٗ: کو ناپسند کرنا، برا سمجھنا۔اَرْذَلَ ہٗ: کو برا سمجھنا، رد کرنا۔۔۔ الدراھمَ: درہموں کو کھوٹا بتا کر واپس کر دینا۔اِسْتَرْذَلَ ہٗ: کو حقیر سمجھنا۔الاَرْذَل جمع اَراذِل و اَرْذَلُون: ردی۔الرُذَال و الرُذَالۃ: چیز کا ردی و ناکارہ حصہ۔رُذَالۃُ کلِّ شیءٍ: ہر چیز کا ناقص حصہ۔

○ رَذِلَ ۔و رَذُلَ ۔رَذَالۃً: کمینہ ہونا، گھٹیا ہونا، پست ہونا، رذیل ہونا، خراب ہونا، گندا ہونا، پاجی ہونا، حقیر ہونا، فرومایہ ہونا، قابل نفرت ہونا، خوار ہونا۔رَذَلَ ۔رَذْلاً ہ/ہ: کو مسترد کرنا، ترک کر دینا، بے کار سمجھ کر پھینک دینا، برطرف کرنا، ہٹانا، کو اپنانے سے انکار کرنا، سے قطع تعلق کرنا، کو ماننے یا پہچاننے سے انکار کر دینا، سے بے تعلقی ظاہر کرنا، سے نفرت کرنا، کو حقیر جاننا، کو حقارت سے دیکھنا، توجہ کے لائق نہ سمجھنا، کو ناپسند کرنا، کو گھٹیا یا برا جاننا۔اَرْذَلَ ہ/ہ: کو مسترد کرنا، ترک کرنا، بے کار سمجھ کر پھینک دینا، کو اپنانے سے انکار کرنا، سے قطع تعلق کرنا، کو نہ ماننا، کو ماننے یا پہچاننے سے انکار کر دینا، سے بے تعلقی ظاہر کرنا۔ اِسْتَرْذَلَ ہ/ہ: کو نیچا، چھوٹا یا پست سمجھنا، فرومایہ، ذلیل یا کمینہ سمجھنا۔رَذْل: انکار، نامقبولیت، ناپسندیدگی، نامنظوری، قطع تعلق، دستبرداری۔ استرداد۔(جمع رُذُول و اَرْذال): نیچا، کمینہ، برا، فرومایہ، رذیل، سفلہ، حقارت آمیز، قابل مذمت، لائق مذمت۔

رَذِیل جمع رُذَلاء: نیچا، کمینہ، ذلیل، برا، حقیر، ذلیل، پنچ، خسیس، گھٹیا، خبیث، خراب، سفلہ، پاجی، قابل نفرت، خوار، بگڑا ہوا۔ رَذالۃ: گراوٹ، پستی، کمینگی، برائی، بدکاری، سیاہ کاری، بدچلنی، بگاڑ، کھوٹ۔ الرَّذِیلۃ جمع رَذائِل: بدچلنی، بگاڑ، کھوٹ، سیاہ کاری، عیب، نقص، خامی، بری عادت۔ مَرذُول: بگڑا ہوا، فرومایہ، پاجی، کمینہ، حقیر، ذلیل، خبیث، برا، بداعمال، بدکار، شریر، مضر، ناکارہ، خراب، نقصان رساں۔

رذم: ۱۔ رَذَمَ ـُ رَذْمًا و رَذَمانًا و رَذِمَ ـَ رَذَمًا الإناءُ: برتن کا بھر کر چھلک جانا، صفت: رَذِمٌ۔ اَرْذَمَ الإناءُ: برتن بھر کر چھلک جانا۔ ـــ علی الخمسین من عمرہ: عمر میں پچاس سال سے زائد ہونا۔ الرَّذُوم جمع رُذُم و رُذَم: چھلکتا ہوا لبریز پیالہ، ہر بہنے والی چیز۔

۲۔ الرَّذْم و الرُّذام: بے مروت، کمزور شخص۔ الرَّذَم والرَّذَمان من الناس: بکھری ہوئی جماعت، چھوٹی جماعت۔ کہا جاتا ہے: رأیتُ رَذَمًا من الناس: میں نے لوگوں کی ایک بکھری ہوئی جماعت دیکھی۔ کان فی رَذَمانٍ من الناس: وہ ایک چھوٹی جماعت میں تھا۔

رذی: ۱۔ رَذِیَ ـَ رَذاوَۃً: بیماری سے نڈھال ہونا۔ صفت: رَذِیٌ جمع رُذاۃ مونث: رَذِیَّۃ۔ اَرْذَی ہٗ: کو نڈھال کر دینا۔ اُرْذِیَ: بیماری سے نڈھال ہونا۔ الرَّذِیّ: کمزور و لاغر، دبلا۔

۲۔ اَرْذَی ہٗ: کو پھینکنا صفت مفعولی: مُرْذًی۔

رزّ: ۱۔ رَزَّ ـُ رَزًّا ت الجرادۃُ: ٹڈی کا انڈے دینے کے لئے دم کو زمین میں چھبونا۔ رَزَّہٗ: کو نیزہ مارنا۔ ـــ السهمَ فی الحائط: تیر کو دیوار میں گاڑنا۔ ـــ البابَ: دروازہ میں کنڈی لگانا۔ اَرَزَّتِ الجرادۃُ: ٹڈی کا انڈے دینے کے لئے دم کو زمین میں چھبونا۔ اِرْتَزَّ السهمُ فی الحائط: تیر کا دیوار میں گڑ جانا۔ ـــ البخیلُ عند المسألۃ: سوال کے وقت بخیل کا کنجوسی کرنا۔ الرِّزَّۃ جمع رُزَز و رِزاز و رِزّات: لوہے کا کنڈا جس میں تالا لگایا جاتا ہے، کھونٹی جس کو گھوڑے وغیرہ باندھنے کے لئے زمین یا دیوار میں گاڑ دیا جاتا ہے۔ (طب): پیٹھ کا درد۔ الاَرْزِیز: نشانہ میں پیوستہ نیزہ۔

۲۔ رَزَّ ـِ رَزًّا ت السماءُ: آسمان کا گرجنا۔ الرِّزّ والرَّزِیز: بادل کی گرج، دور کی آواز، پیٹ کی گڑگڑاہٹ، آواز۔ الرَّزّاز: سیسہ۔ رَزِیزُ الرعد: گرج کی آواز۔ الاِرْزِیز: کپکپی، لرزہ، چھوٹے اولے، لمبی آواز والا، ٹیلیفون۔

۳۔ رَزَّزَ الورقَ: کاغذ پر پالش کرنا۔ ـــ الامرَ: کسی امر کو ٹھیک کرنا۔

۴۔ الرُّزّ والاَرُزّ (یونانی لفظ): چاول۔ الرَّزِیز (ن): رنگ میں کام آنے والی ایک قسم کی گھاس۔ الرَّزّاز: چاول بیچنے والا۔ المُرَزَّز من الطعام: چاولوں سے تیار کیا ہوا کھانا۔ المَرَزَّۃ: چاول اگنے کی جگہ یا وہ جگہ جہاں چاول کاشت کیا جائے یا بکثرت پیدا ہو۔

○ رُزّ و اَرُزّ: چاول۔ رَزَّ ـُ رَزًّا ہٗ: کو ٹھوکنا، میں ڈالنا، داخل کرنا۔ رَزَّزَ ہٗ: کو پالش کرنا، صیقل کرنا، جلا دینا۔ اَرَزَّ: ٹیلیفون کرنا۔ رَزَّۃ جمع رَزّات: کنڈا، کنڈے کا پیچ۔ اِرْزِیز: ٹیلیفون۔

رزأ: رَزَأَ ـَ رَزْأً و رُزْءًا و مَرْزِئَۃً الرجلَ مالَہٗ: سے کچھ حاصل کرنا، کو کم کرنا، کم دینا۔ ـــ الرجلُ: سے کچھ بھلائی حاصل کرنا۔ کہا جاتا ہے: ہو یُرْزَأُ: وہ سخی ہے، لوگوں کو اسی کا فیض پہنچتا ہے۔ رَزِئَ ـَ رُزْءًا الرجلَ: سے کچھ خیر و بھلائی حاصل کرنا۔ اِرْتَزَأَ الرجلَ: سے کچھ بھلائی حاصل کرنا۔ ـــ ہٗ الشیءُ: کو کم چیز دینا۔ ـــ الشیءُ: کم ہونا۔ الرُّزْء جمع اَرْزاء و الرَّزِیئۃ و الرَّزِیَّۃ جمع رَزایا: بڑی مصیبت۔ المُرَزَّأ جمع مُرَزَّؤُون: کریم، فیاض، سخی۔ المُرَزَّؤُون: وہ قوم جس کے چیدہ اشخاص مر چکے ہوں۔ المَرْزِئَۃ: بڑی مصیبت۔

○ رَزَأَ ـَ رَزْأً ہٗ /فی: کو سے محروم کرنا۔ رُزِئَ: نقصان اٹھانا۔ ـــ ب: کو گنوانا، کھونا، کھو دینا، گم کرنا یا گم کر دینا، سے دکھ، تکلیف پہنچنا۔ رُزْء جمع اَرْزاء: بھاری نقصان، سخت ضرر، مصیبت، آفت، تباہی۔ رَزِیئۃ و رَزِیّۃ جمع رَزایا: بھاری نقصان، سخت ضرر و صدمہ، مصیبت، آفت، تباہی۔

رزب: رَزَبَ ـُ رُزُوبًا: سے چمٹے رہنا۔ الاِرْزَبّ: چھوٹا، ضخیم۔ المرزاب جمع مَرازِیب: پرنالہ، لمبی کشتی۔ المَرْزُبَۃ: قیادت، رہنمائی، میر مجلسی، عہدہ صدارت، منصب و عہدہ صدارت، صوبیداری کا عہدہ۔ المِرْزَبۃ و المِرْزَبَّۃ جمع مَرازِب و الاِرْزَبَّۃ: لوہے کی سلاخ۔ المَرْزُبان جمع مَرازِبۃ: اہل فارس کا رئیس یا صوبہ دار۔

○ رَزَبَ ـُ رُزُوبًا ہٗ: سے چمٹے رہنا، کو چھوڑنا، کو ترک کرنے سے انکار کرنا۔ مِرْزَبّۃ جمع مَرازِب: آہنی سلاخ۔ مِرْزاب جمع مَرازِیب: پرنالہ، منہ کی شکل کا پرنالہ، چھت کی نال کا پرنالہ۔

رزح: ۱۔ رَزَحَ ـَ رَزْحًا و رُزُوحًا و رَزاحًا الجملُ: اونٹ کا لاغری یا تھکن کی وجہ سے زمین پر گر کر دراز ہو جانا اور اٹھ نہ سکنا۔ صفت: رازِح جمع رُزَّح۔ ـــ الرجلُ: کمزوری کی وجہ سے ہاتھ سے چیز نکل جانا۔ ـــ العنبُ: گرے ہوئے انگور چننا۔ ـــ و تَرازَحَت حالُہٗ: بدحال ہونا۔ عام لوگ کہتے ہیں: رَزَحَ المریضُ: بیمار کا کمزوری کی وجہ سے اٹھ نہ سکنا اور اسی طرح پیدل چلنے والے کا تھکاوٹ کی وجہ سے اٹھ نہ سکنا۔ رَزَّحَ الناقۃَ: اونٹنی کو لاغر کرنا۔ اَرْزَحَ العنبَ: گرے ہوئے انگور چننا۔ اِبِلٌ رُزَّحٌ و رَزْحَی و رَزاحَی و رَوازِحُ: کمزور لاغر اونٹ۔ المَرْزَح: ہموار زمین، دور کی مسافت۔ المِرْزَح والمِرْزَحۃ جمع مَرازِح: انگور کی بیل زمین سے اونچی کرنے کے لئے استعمال کی جانے والی لکڑی۔ المِرْزاح من الابل جمع مَرازِیح: بہت لاغر اونٹ جو حرکت نہ کر سکے۔

۲۔ رَزَحَ ـَ رَزْحًا و رُزُوحًا و رَزاحًا الرجلَ بالرمح: کو نیزہ مارنا۔

○ رَزَحَ ـَ رُزُوحًا و رَزاحًا و رِزاحًا (بوجھ تلے): دب جانا، گر پڑنا، ڈھیر ہو جانا، زمین پر آ رہنا۔ ـــ (خاموشی) کا غیر یقینی حالت میں رہنا۔ رازَحَ: سہنا، برداشت کرنا، جھیلنا۔

رزخ: رَزَخَ ـَ رَزْخًا ہٗ بالرمح: کو نیزہ مارنا۔

رزد: الرَّزْدَق (فارسی لفظ): لوگوں کی صف، کھجوروں کی قطار۔ الرُّزْداق جمع رُزْداقات و رَزادِیق: دیہات اور ان کے اردگرد کی اراضی۔

رزغ: اَرْزَغَ الماءُ: پانی کا کم ہونا۔ ـــ المکانُ: کسی جگہ کا کیچڑ والی ہونا۔ ـــ المحتفِرُ: کھودنے والے کا تری تک پہنچنا۔ ـــ المطرُ الارضَ: بارش کا زمین کو صرف تر کر دینا۔ الرَّزَغ: رطوبت۔ الرَّزِغ و الرّازِغ: کیچڑ یا دلدل میں دھنسا ہوا۔ الرَّزَغۃ جمع رَزَغ و رِزاغ: پتلا کیچڑ، دلدل۔

۲۔ رازَغَ ہٗ: کو دھوکا دینا، فریب دینا۔ اَرْزَغَ الرجلَ: کو عیب سے آلودہ کرنا۔ ـــ فی فلانٍ: کو بہت ایذا دینا، سے حقارت کرنا، پر عیب لگانا، طعن کرنا۔ اِسْتَرْزَغَ ہٗ: کو کمزور جاننا۔

○ مُرْزِغ: کیچڑ سے بھرا ہوا، دلدلی، کیچڑ میں لت پت۔

رزف: ۱۔ رَزَفَ ـِ رَزِیفًا الیہ: کی طرف آگے بڑھانا۔ ـــ الجملُ: اونٹ کا دوڑنا۔ ـــ الامرُ: معاملہ کا قریب ہونا۔ رَزَّفَ الیہ: کی طرف آگے بڑھنا۔ ـــ الجملُ: اونٹ کا دوڑنا۔ اَرْزَفَ الیہ: کی طرف آگے بڑھنا۔ ـــ الجملُ: اونٹ کا دوڑنا۔ ـــ الناقۃَ: اونٹنی کو تیز دوڑانا۔ اُرْزِفَ القومُ: قوم کا جھٹ پٹ شکست کھا جانا۔ ناقۃٌ رَزُوف: لمبی ٹانگوں والی اور

کشادہ قدم رکھنے والی اونٹنی۔رَزَّافات البلد: شہر کے قریب جگہیں۔

۲ءرَزَفَ -رَزِیفًا و رَزَفَ و اَرْزَفَ الجملُ: اونٹ کا بلبلانا۔

رزق: ا۔رَزَقَ -رِزْقًا ہُ: کورزق پہنچانا، دینا۔کہاجاتا ہے:رَزَقَہُ اللّٰہُ الغِنی: اللہ تعالیٰ نے اُسے دولت دی۔رُزِقَ: روزی پانا، رزق پانا، خوش قسمت ہونا۔ اِرْتَزَقَ ہُ: سے رزق طلب کرنا۔۔۔الجندُ: فوج کا رسد پانا۔اِسْتَرْزَقَ ہُ: سے رزق طلب کرنا، روزی مانگنا۔الرِّزق جمع اَرْزَاق: روزی، بارش۔الرزق الحسنُ: بلامحنت ومشقت ملنے والی روزی۔۔۔ والرِّزْقَۃ جمع رِزَقَات: سپاہیوں کی رسد۔کہاجاتا ہے:اخذتُ رِزْقَۃَ ھذا الشھر او ھذا العام: میں نے اس ماہ یاسال کارسدلیا۔الرَّزَّاق: رازق، روزی دینے والا (یہ صرف باری تعالیٰ کے لئے مخصوص ہے)۔المَرْزُوق (مفع): خوش بخت۔المُرْتَزَقَ (مفع): جس سے فائدہ اٹھایاجائے۔المُرْتَزِقَۃ: اپنی رسد پانے والے لوگ۔(اع): بھاڑے یا کرائے کے سپاہی۔

۲۔الرَّازِقی: کمزور، ایک قسم کالمباسفیدانگور، شراب۔ الرَّازِقِیَّۃ: شراب، کتان کے سفید کپڑے۔

◯ رَزَقَ - رزقًا ہُ: (اللہ تعالیٰ کا) کسی کوروزی کے وسائل دینا۔۔۔ہ ہ: کوکچھ عطاکرنا، ودیعت کرنا، کوکوئی خوش نصیبی عطاکرنا۔۔۔ہ مولودا: کوبچہ عطاکرنا۔رُزِقَ ہ: کچھ ودیعت کیاجانا۔۔۔: رہنا، زندگی بسرکرنا۔ اِرْتَزَقَ: روزی کمانا۔۔۔من: پر یا سے زندگی بسرنا۔ اِسْتَرْزَقَ: اپنی روزی تلاش کرنا، روزی کے ذرائع مانگنا۔رِزق جمع اَرْزَاق: روزی، ذریعہ آمدنی، ذریعہ معاش، معاش، روزانہ کی دال روٹی، کھانا، خوراک، غذا، عطیہ، خدا کی رحمت، جائداد، دولت، آمدنی، تنخواہ۔اَرْزَاق ناشفۃ: خشک راشن، ہنگامی راشن، خشک حصہ رسدی، ہنگامی حصہ رسدی۔ اِسْتِرْزَاق: آزادذریعہء معاش، روزی، خود پروری۔ مَرْزُوق: خدا کی رحمت والا، خوش بخت، اقبال مند، کامران۔مُرْتَزَق: کرایہ پرلیاہوا، بھاڑے کاٹٹو، کرایہ پرکام کرنے والا، زرخرید، کرایہ کا، رکھاہوا۔ مُرْتَزِقۃ: رکھے ہوئے لوگ، طفیلی لوگ، بھاڑے کے سپاہی۔مُرْتَزَق: روزی کے ذرائع، روزی، ذریعہء آمدنی، ذریعہء معاش، طرززندگی۔

رزم: ا۔رَزَمَ -رَزْمًا الشیءَ: کواکٹھاکرکے باندھنا۔ رَزَمَ بالشیء: کوجھپٹ لینا، چھین لینا، لپک کرلینا۔ رَزَّمَ الثیاب: کپڑے اکٹھے باندھ کرگٹھری بنانا۔رَازَمَ بینھما: کوجمع کرنا، اکٹھاکرنا۔۔۔فی المطاعم: باری باری کئی قسم کے کھانے کھانا جیسے کبھی دودھ پینا کبھی گوشت کھانا۔المُرْزَمۃ: دن میں ایک بارکھانا۔ الرِّزْمَۃ من الثیاب و غیرھا جمع رِزَم: کپڑوں وغیرہ کی گٹھری۔المرزمۃ التوا فُقِیَّۃ (ہ): چارسیدھی لکیروں کا مجموعہ جوکسی نقطہ کوتقسیم کے موافق نقاط سے ملائیں۔۔۔اللاتوافُقِۃ (ہ): چارسیدھی لکیروں کا مجموعہ جوکسی نقطہ کوتقسیم کے غیرموافق نقاط سے ملائیں۔المِرْزَم: باندھنے کی چیز جیسے رسی۔

۲۔رَزَمَ -رَزْمًا علی عدوِّہ: دشمن پرغالب آکراس کودبا بیٹھنا۔۔۔الرجلُ: مرنا۔ -رُزُومًا و رُزَامًا البعیرُ: اونٹ کالاغری کے باعث اٹھ نہ سکنا۔صفت: رَازِم جمع رُزَّام۔رَزَمَ القومُ: قوم کاکسی جگہ جم جانااوروہاں سے نہ ٹلنا۔رَازَمَ الدارَ: گھرمیں بہت دیررہنا۔الرُّزَام جمع رُزُّم: سخت آدمی۔لِاَسَدٌ رَزَامَۃٌ و رَزَام: اپنے شکارکودباکربیٹھنے والا شیر۔ الرَّزَّام و المُرْزِم: اپنے شکارکونرغے میں لے کراس پرغرانے والا شیر۔المُرْتَزَم: کہاجاتا ہے:ترکتُہُ بالمُرْتَزَم: میں نے اسے زمین کے ساتھ چپکادیا۔

۳۔رَزَمَ -رَزْمَۃً الشتاءُ: موسم سرما کاسردہونا۔المِرْزَمَان (فلک): بارش کے ستارے۔

۴۔رَزَمَتِ -رَزْمَاتٍ الأُمُّ بالولید: ماں کابچہ جننا۔

۵۔اَرْزَمَتِ الناقۃُ: اونٹنی کااپنے بچہ پرترس کھانا۔۔۔ الرعدُ: بجلی کی کڑک کاسخت ہونا۔اِرْزَامٌ اِرْزِیمامًا: غضبناک ہونا۔غیثٌ رَزِمٌ: بہت بارش جس کی گرج ختم نہ ہو۔الرَّزَمَۃ: کرخت آواز، بچہ کی آواز، بچہ پرپیار آتے وقت منہ کھولے بغیر اونٹنی کے حلق سے نکلی ہوئی آواز۔کہتے ہیں:لاخیر فی رَزَمَۃٍ لا دِرَّۃَ فیھا: یہ اس شخص کے بارے کہاجاتا ہے جو وعدہ وفا نہ کرے یا چاپلوسی کرے مگراس کے پاس خیروبھلائی نہ ہو۔اس مقولہ کامعنی ہے: اس اونٹنی کی آواز سے کوئی فائدہ نہیں جس سے دودھ حاصل نہ ہو۔الرَّزِیم: شیرکی دھاڑ، جھاگ۔

◯ رَزَمَ -رَزْمًا ہ: کاپلندہ بنانا، کی گٹھری باندھنا، کی گانٹھیں باندھنا، پوٹ باندھنا، کابنڈل بنانا، کوتہ کرنا، لپیٹنا۔رِزْمَۃ جمع رِزَم: بنڈل، گٹھری، گانٹھ، بقچہ، پوٹ، پارسل، پلندہ، پیکٹ، ڈبیہ، (کاغذ کا) رم (ream)۔

رزن: ا۔رَزَنَ -رَزْنًا الشیءَ: چیزکواٹھاکراس کے وزن کااندازہ لگانا۔رَزُنَ -رَزَانَۃً: بھاری ہونا، بوجھل ہونا۔الأَرْزَن (ن): سخت لکڑی والاایک درخت جس سے چھڑیاں بناتے ہیں۔

۲۔رَزَنَ -رَزْنًا بالمکان: کسی جگہ اقامت کرنا۔الرَّزْن والرِّزْن جمع رُزُن و رِزَان و اَرْزَان: بلندجگہ جس میں پانی رکنے کے لئے نشیب ہو۔الرِّزْنَۃ جمع رِزَان: پانی رسنے کی جگہ، دلدلی زمین۔

۳۔رَزُنَ -رَزَانَۃً: سنجیدہ ہونا۔صفت رَزِین مونث رَزَان (مونث کو رزینۃ نہیں کہاجاتا) شاعرکہتا ہے: حِصَانٌ رَزَانٌ لا تُزَنُّ بریبۃٍ: سنجیدہ گھوڑا جس سے شبہ کومنسوب نہیں کیاجاسکتا۔تَرَزَّنَ فی الأمرِ او فی مجلسہ: کسی امریامجلس میں سنجیدہ اورپکی رائے والا ہونا۔المَرْزِین: ساکن، پختہ رائے والا۔کہاجاتا ہے: ھو رزین الرأیِ: وہ پختہ رائے والا ہے۔

۴۔وَازَنَ الرجلَ: کادوست ہونا، کے ساتھ اترانا۔تَرَازَنَا: ایک دوسرے کے مقابل ہونا۔

۵۔المِرْزَن: کنارہ۔المَرْزَنَۃ جمع رَوَازِن: روشن دان (فارسی لفظ)۔

◯ رَزُنَ -رَزَانَۃً: سنجیدہ ہونا، متحمل، حلیم یا بردبار ہونا، بھاری بھرکم ہونا، پرسکون ہونا، متین ہونا، خاموش ہونا، جذبات پرقابو پائے ہوئے ہونا، ٹھنڈے دل ودماغ کاہونا۔رَزِین: سنجیدہ، باوقار، خاموش، ٹھنڈے دل ودماغ کا۔رَزَانَۃ: سنجیدگی، متانت، تحمل، قائم مزاجی و دلجمعی، اطمینان، سکون، اپنے آپ پرقابو، ٹھنڈامزاج، توازن، طبیعت کاسکون۔

رزی: رَزَی -رَزْیًا فلانًا: کسی کااحسان قبول کرنا۔ اَرْزَی اِرْزَاءً الیہ و اَرْزَی الیہ ظھرہ: کاسہارا لینا، کی پناہ لینا۔

◯ رزیۃ جمع رزایا: دیکھو رزیئۃ۔

رسّ: ا۔رَسَّ -رَسًّا البئرَ: کنواں کھودنا۔الرَّسّ: پرانا کنواں، معدن۔

۲۔رَسَّ -رَسًّا الشیءَ: کودھنسانا۔۔۔المیتَ: میت کودفن کرنا۔۔۔رَسًّا و رَسِیسًا و اَرَسَّ السقمُ فی جسدہ: بیماری کاکسی کے جسم میں ڈیرہ ڈال دینا۔ الرَّسَّۃ: مضبوط ستون۔الرَّسِیس: ثابت۔

۳۔رَسَّ -رَسًّا خبرَھم: کی طرف سے خبرمعلوم کرنے کی کوشش کرنا۔۔۔لہُ الخبرَ: سے خبربیان کرنا۔ تَرَاسَّ القومُ الخبرَ: ایک دوسرے کوپوشیدگی میں خبرسنانا۔اِرْتَسَّ الخبرُ فی الناس: خبرکالوگوں میں پھیل جانا۔الرَّسّ (مص): کہاجاتا ہے:بلغنی رسٌّ من الخبر: مجھے خبرکاکچھ حصہ معلوم ہوا۔ الرَّسِیس: غیرصحیح خبر۔

۴ ـ رَسَّ ـُ رَسًّا بینهم: کے درمیان صلح کرانا، فساد ڈالنا (ضد) ـ المِرْسِیس: عاقل۔

۵ ـ رَاسَّ مُرَاسَّةً ہ بالامر: کسی پر معاملہ ظاہر کرنا، افشا کرنا، فاش کرنا ـ الرّسّ: چیز کی ابتداء، بخار کی ابتداء۔ کہاجاتا ہے: ـ ہ رسُّ حُمَّی: اسے پہلا بخار چڑھا ہے ـ رسُّ الحب: پہلی محبت و رَسِیسُ الحُمَّی: بخار کا پہلا چڑھنا ـ الحُبّ: پہلی محبت۔

۶ ـ الرّسّ: علامت و رَسُّ الحُبّ: محبت کا بقیہ اور اثر۔ الرُّسَّة و الأُرْسُوسَة: ٹوپی ـ الرَّسِّی: ٹیلہ۔ رَسِیسُ الحُبّ: محبت کا بقیہ اور اثر و ریحٌ رَسِیسٌ: نرم ہوا۔

○ رَسِیس: زنگار سے ڈھکا ہوا۔

رسب: ا و رَسَبَ و رَسُبَ ـُ رُسُوبًا و رَسَبًا الشیءُ فی الماء: چیز کا پانی کی تہہ میں چلا جانا ـ رَسَبَ فی الامتحان: امتحان میں فیل ہونا ـ ت العینُ: آنکھ کا اندر کو بیٹھ جانا ـ اَرْسَبَ ہ: کو نیچے اتارنا۔ الرُّسَب و الرَّسَب و المِرْسَب من السیوف: اندر گھس جانے والی تلوار ـ الرّاسِب من الرجال: حلیم، بردبار ـ الرَّسُوب من الرجال: حلیم، بردبار ـ من السیوف: اندر گھس جانے والی تلوار ـ الرَّوَاسِب (ط ا): گار، درد، تلچھٹ، نیچے بیٹھنے والے مادوں کی تہیں (واحد راسِب) انہیں الرسوبیات و المواد الرسوبیة بھی کہاجاتا ہے۔

۲ ـ الراسب و الرسوب من الرجال: حلیم ـ المَرْسَب: مصیبت۔

○ رَسَبَ ـُ رُسُوبًا: تہ میں چلا جانا، تہہ میں بیٹھ جانا، بیٹھ جانا، دب جانا، دھنس جانا (خصوصاً پانی میں) ـ فی الامتحان: امتحان میں ناکام ہوجانا، فیل ہوجانا۔ رَسَّبَ ہ: کو کسی سیال کی تہہ میں بٹھانا، گار، تلچھٹ، دُرد، تہ نشین مادہ چھوڑ جانا، کسی چیز کو اچانک کسی خاص حالت میں پھینک دینا ـ تَرَسَّبَ: تہہ میں بیٹھ جانا، بیٹھ جانا، دب جانا، دھنس جانا، کسی خاص حالت میں پھینکا جانا، چھوڑا جانا (تہ نشین مادہ کا) ـ رُسُوب: دُرد، تلچھٹ، گار، امتحان میں ناکامی ـ تَرْسِیب: تہ نشیں مادوں کو چھوڑ جانے کا عمل، کسی علاقہ میں ہونے والی بارش برفباری وغیرہ کی مقدار ـ راسِب: دیکھو رَوَاسِب (اوپر)۔

رسح: رَسِحَ ـَ رَسَحًا: کے کولہوں اور رانوں کا لاغر ہونا، کم گوشت والا ہونا ـ صفت اَرْسَح مؤنث: رَسْحَاء جمع رُسْحٌ اَرْسَحَ ہ: کو لاغر کرنا، دبلا پتلا کرنا۔

اِمرأةٌ رَسْحاء: بدشکل، بری عورت۔

○ رُستاسِیَة: (پادری کا) قبائے سیاہ۔

○ رَسْتَقَ ہ: کو صاف کرنا، سلیقے سے رکھنا، ترتیب سے رکھنا۔

○ رَسْتُو و رَوْسْتو: بھنا ہوا گوشت۔

○ رَسْتُوران: ریسٹورنٹ، ریستوران، طعام گاہ۔

○ مَرْسَح (بمعنی مسرح) جمع مَرَاسِح: تھیٹر، منڈوا، اسٹیج، پارٹی، سماجی اجتماع ـ مَرْسَحِی: سماجی، پارٹی کا؛ رسمی (لباس)۔

رسخ: ا و رَسَخَ ـُ رُسُوخًا: اپنی جگہ گڑ جانا۔ کہاجاتا ہے: رسخ الحِبرُ فی الصحیفة والعلمُ فی القلب: سیاہی کتاب میں جم گئی اور علم دل میں رچ گیا ـ فلانٌ راسِخٌ فی العلم: فلاں شخص پختہ علم والا ہے۔ اَرْسَخَ ہ: گاڑنا، جمانا ـ تَرَسَّخَ فی التُّقَی: تقوی میں راسخ القدم ہونا۔

۲ ـ رَسَخَ ـُ رُسُوخًا الغدیرُ: تالاب کا پانی زمین میں جذب ہوجانا، بیٹھ جانا۔

۳ ـ المُرَسَّخ عند غلاة أصحاب التناسخ: (انتہا پسند تناسخ کے قائلین کے نزدیک): روح کا جسم سے نباتات و جمادات میں منتقل ہوجانا۔

○ رَسَخَ ـُ رُسُوخًا فی: میں مضبوطی سے قائم ہونا، مستقل بنیادوں پر استوار ہونا، میں گہرائی تک جڑ پکڑنا ـ : مضبوط ہونا، ٹھوس ہونا، پائدار ہونا ـ فی: سے خوب واقف ہونا، میں ماہر ہونا، سے پوری طرح واقف ہونا، میں خوب مہارت رکھنا، کسی شعبہ میں ماہر ہونا ـ : رسنا ـ فی: میں سرایت کرنا ـ : (رنگ کا) تیز ہوجانا و رَسَّخَ و اَرْسَخَ ہ: کو مستحکم کرنا، قائم کرنا، مستقل بنیادوں پر استوار کرنا، دل میں ڈالنا، کے بارے اچھی طرح ذہن نشین کرنا، کو مضبوطی سے لگانا، جڑنا، پکا کرنا ـ رَسَّخَ الشیءَ فی ذِهْنِهِ: میں کوئی چیز خوب ذہن نشین کرنا، دل نشین کرنا، دل میں بٹھانا، نقش کرنا ـ مُرَسَّخ: زیادہ مضبوطی سے قائم، زیادہ گہرائی کے ساتھ جڑ پکڑا ہوا ـ مُرَسَّخُ قدماً: زیادہ مضبوطی سے قائم، زیادہ گہرائی کے ساتھ جڑ پکڑے ہوئے و رَاسِخ: مضبوطی سے قائم، گہرائی میں جڑ پکڑے ہوئے، استوار، مضبوطی سے لگایا یا جوڑا ہوا، پائدار ـ فی: سے خوب واقف، میں ماہر۔

○ رِسْراس: سریش، لیس دار، چپکانے والا (مادہ) خصوصاً زرد پاؤڈر سے بنا ہوا سریش جو چمڑے کو چپکانے کے لئے استعمال ہوتا ہے۔

رسط: الرَّسْطَاق و الرُّسْداق: بمعنی الرزدق و الرُّزداق (فارسی)

رسع: ا و رَسَعَ ـَ رَسْعًا العضوُ: عضو کا خراب اور ڈھیلا ہونا ـ ت عینُه: آنکھ کے پپوٹوں کا آپس میں چمٹنا و رَسِعَ ـَ رَسَعًا: کے پپوٹوں کا خراب ہونا۔ صفت اَرْسَع ـ ت عینُه: کی آنکھ کے پپوٹوں کا خراب و متغیر ہونا۔ صفت رَسْعاء رَسَّعَ: کی آنکھ کے کوئے کا خراب ہونا۔

۲ ـ رَسَعَ ـَ رَسْعًا الصبیَّ وغیرَهُ: نظر بد سے حفاظت کے لئے بچہ وغیرہ کے ہاتھ یا پاؤں میں مہرہ باندھنا ـ رَسَّعَ الصبیَّ: نظر بد سے حفاظت کے لئے بچے کے ہاتھ یا پیر میں مہرہ باندھنا۔

۳ ـ رَسِعَ ـَ رَسَعًا بہ الشیءُ: سے چیز کا چپکنا۔ رَسَّعَ: گھر میں جم کر رہنا اور چھوڑ کر نہ جانا ـ الشیءَ: چیز کو چپکانا ـ السَّیْرَ: ایک تسمہ کو چیر کر دوسرا تسمہ اس میں داخل کرنا ـ الرَّسِیع: چپکا ہوا ایک تسمہ کو چیر کر دوسرا تسمہ اس میں داخل کیا ہوا ـ الرُّسُوع: کمان کے وسط میں گندھے ہوئے تسمے ـ الرَّسَائع واحد رِسَاعة: تلوار وغیرہ کے پرتلے کے نچلے حصہ میں گندھے ہوئے تسمے۔

رسغ: ا و رَسَغَ ـَ رَسْغًا البعیرَ: اونٹ کی اگلی ٹانگوں کے گٹے میں رسی باندھنا ـ رَسَّغَ المطرُ: ٹخنوں ٹخنوں بارش ہونا ـ اَرْسَغَ ہ: کو کشتی میں گٹے پکڑ کر گرا دینا ـ الرُّسْغ و الرُّسُغ جمع اَرْسَاغ و اَرْسُغ (ع ا): گٹا، پہنچا، ٹخنہ ـ الرَّسَغ (طب): جانور کی ٹانگوں میں ڈھیلا پن ـ الرِّسَاغ: وہ رسی جو جانور کی اگلی ٹانگوں کے گٹے میں باندھ کر کھونٹے سے باندھتے ہیں تاکہ وہ چل پھر نہ سکے۔

۲ ـ رَسَّغَ العَیْشَ: کو وسیع کرنا ـ اَرْسَغَ علی عیاله: اہل وعیال پر دل کھول کر خرچ کرنا ـ الرَّسِیغ من العَیْشِ: خوشحال زندگی ـ من الطعام: بہت سا کھانا، بہت سی خوراک ـ المُرَسَّغ من الآراء: کمزور (خام رائے)۔

۳ ـ رَسَّغَ الکلام: کلام کو جھوٹ سے آراستہ کرنا۔

○ رُسْغ جمع اَرْسَاغ و اَرْسُغ: کلائی، پہنچا۔

رسف: رَسَفَ ـِ رَسْفًا و رَسِیفًا و رَسَفَانًا: پاؤں بندھے ہوئے کی طرح چلنا ـ اَرْسَفَ الدابّةَ: بندھے ہوئے جانور کو ہکالنا ـ اِرْتَسَفَ الشیءُ: چیز کا بلند ہونا۔

○ رَسَفَ ـِ رَسْفًا و رَسِیفًا و رَسَفَانًا: بیڑیوں میں چلنا، بندھا ہونا، (بحری جہاز کا) لنگر انداز ہونا۔

رسل: ا و رَسِلَ ـَ رَسَلًا و رَسَالَةً الشعرُ: بالوں کا

لٹکنا۔ اَرْسَلَ القولَ: بات کو آزادی سے کہنا، بلاقید بولنا۔ تَرَسَّلَ فی الرکوب: اپنی ٹانگوں پر کپڑے ڈال کر جانور کی پشت پر پھیلانا۔ ـــ فی القعود: اپنے پاؤں اور اردگرد کپڑے ڈال کر چارزانو بیٹھنا۔ اِسْتَرْسَلَ الشَعرُ: بالوں کا سیدھا ہونا اور لٹکنا۔ ـــ فی الکلام: لمبی گفتگو کرنا۔ ـــ الیہ: کے ساتھ مہربانی کا برتاؤ کرنا، بے تکلفی سے پیش آنا۔ الرَسْل من الشَعَرِ: لٹکے ہوئے بال۔ الرِسْل جمع رِسَال: نرمی، آسودگی، دودھ۔ الرَسِیل جمع اَرْسُل و رُسُل و رُسَلَاء: کشادہ۔ الرَسْلَة: کاہلی، سستی۔ رجلٌ فیہ رَسْلَةٌ: کاہل مرد۔ هُمْ فی رَسْلَةٍ من العیشِ: وہ آسودہ زندگی میں ہیں۔ المُرسْلَة جمع مُرْسَلات: منکوں کی لمبی مالا۔

۲۔ رَسِلَ ـ رَسَلاً و رَسَالَةً البعیرُ: اونٹ کا نرم رفتار ہونا۔ رَسَّلَ فی القراءَةِ: خوش الحانی سے پڑھنا، آہستہ آہستہ درستی سے پڑھنا۔ کہا جاتا ہے: رَسَّلَ قراءَتَہُ: اس نے خوش الحانی سے پڑھا۔ ـــ فی القراءَةِ: اس نے آہستہ آہستہ پڑھا۔ تَرَسَّلَ: آہستگی کرنا، نرمی کرنا۔ اِسْتَرْسَلَ الشیءُ: نرم ہونا۔ الرَسْل من السَیْر: آہستہ چال۔ ـــ من الابل: نرم رفتار اونٹ۔ الرِسْل جمع رِسَال: گھوڑے کے بازو کا طرف۔ ـــ و الرِسْلَة: آہستگی، نرمی، محبت، دوستی۔ کہا جاتا ہے: علی رِسْلِكَ یارجُل: آہستہ و باوقار ہو۔ ناقةٌ رَسْلَةٌ: نرم رفتار اونٹنی۔ الرِسَال: اونٹ کی ٹانگیں۔ ناقةٌ مِرسَالٌ جمع مَراسِیل: نرم رفتار اونٹنی۔ الرُسَیْلَة: الرِسْلة کی تصغیر۔ کہا جاتا ہے: اَلْقَی الکلامَ عَلَی رُسَیْلاتِہ: اس نے گفتگو سے بے اعتنائی کی۔

۳۔ رَاسَلَہُ فی و علی و بالامر: ایک دوسرے سے خط و کتابت کرنا۔ ـ ہُ الغِنَاءَ: سے گانے میں مقابلہ کرنا۔ اَرْسَلَہُ: کو بھیجنا، آزاد کرنا، چھوڑنا۔ ـــ بہ الیہ: پیغام کے ساتھ کسی کو کسی کے پاس بھیجنا۔ ـــ قولَہُ مثلاً: اپنے قول کو ضرب المثل بنانا۔ ـــ فلاناً علیہ: کسی کو کسی پر مسلط کرنا۔ تَرَسَّلَ: خط لکھنا، رسالت کا دعوی کرنا۔ تَرَاسَلَ القومُ: آپس میں خط و کتابت کرنا، بعض کا بعض کی طرح یکے بعد دیگرے کرنا۔ الرَسَل جمع اَرْسَال: ہر چیز کا گلہ، آدمیوں کا گروہ۔ الرِسْلَة: گروہ جماعت۔ کہا جاتا ہے: جاؤوا رِسْلَةً: وہ جماعت جماعت آئے، گروہ گروہ آئے۔ الرَسُول جمع رُسْل و رُسُل و اَرْسُل و رُسَلَاء: مسلمانوں کے نبی کا لقب، پیغمبر، بھیجا ہوا، فرستادہ، رسالت، پیغمبری، حضرت مسیح علیہ السلام کے رسولوں میں سے ایک جنھوں نے انجیل مقدس کو پھیلایا۔ الرَسِیل جمع اَرْسُل و رُسُل و رُسَلَاء: بھیجا ہوا، فرستادہ، پیغامبر، ممتاز شخصیت، رسالت، پیغمبری، پیغام بھیجنے والا، جدوجہد وغیرہ میں آپ سے متفق، گھوڑ دوڑ میں دوڑنے والا گھوڑا، میٹھا پانی۔ الرِسَالَة و الرَسَالَة جمع رَسَائِل و رِسَالات: پیغام، خط۔ المِرْسَال جمع مَرَاسِیل: چھوٹا تیر، پیغامبر۔ الرَسُولِیّ مؤنث رَسُولِیَة: (عیسائیوں کے کیتھولک مذہب میں): پاپائے اعظم کے فیصلے اور ہدایات وغیرہ۔ المُرْسَلات: ہوائیں، فرشتے یا گھوڑے۔

○ رَسِلَ ـ رَسَلاً: (بالوں کا) لمبا ہونا، لٹکنا۔ رَاسَلَ ہ: کے ساتھ خط و کتابت کرنا، خطوط کا تبادلہ کرنا، مراسلت رکھنا، سے رابطہ قائم کرنا۔ اَرْسَلَ ہ/ ہ/ب إلی/ل: کو کے پاس بھیجنا، ارسال کرنا۔ ـــ ہ/ب إلی/لَ: کوئی چیز کسی کو بھیجنا، روانہ کرنا، کوئی چیز کسی کو جہاز کے ذریعے بھیجنا۔ ـ: ارسال کرنا، منتقل کرنا (ریڈیو کا) ـ ہ: کو چھوڑنا، جانے دینا، کو پابندی وغیرہ سے آزاد کرنا، کو چھوڑ دینا، جانے کی اجازت دینا، خارج کرنا، کا اظہار کرنا، (لفظ) زبان سے نکالنا، کہنا، بولنا، (آنسو) بہانا (بالوں کو) علی پر گرانا۔ ارسل فی طلبِہِ: کسی کو بلا بھیجنا۔ ارسل الکلام ارسالاً: آزادی سے یا کھل کر کہنا۔ ارسل نَفْسَہُ: اپنی قدرتی (فطرتی) ترنگ، جذبہ کے آگے جھک جانا، فطرتی کام کرنا۔ اَرْسَلَہُ عَلَی سَجِیَتِہِ: کسی کو بے تکلفی سے بٹھانا، اپنے ہی گھر میں سمجھنے کو کہنا۔ ارسل نفسَہُ علی سَجِیَتِھَا: اپنا ہی گھر سمجھنا، بے تکلفی سے بیٹھنا، اپنے احساسات اور خواہشات کا اظہار کرنا۔ تَرَسَّلَ فی: میں تاخیر کرنا، بہت سستی کرنا۔ ـ: بالوں کا لٹکنا، لمبا ہونا۔ تَرَاسَلَ: خطوط کا تبادلہ کرنا، خط و کتابت قائم رکھنا۔ ـــ ب: ایک دوسرے کو کچھ بھیجنا، کا آپس میں تبادلہ کرنا۔ اِسْتَرْسَلَ من ہ: سے کچھ بھیجنے کو کہنا، سے کچھ بھجوانا۔ ـــ: ستانا، آرام سے ہونا، پابندی سے آزاد ہونا، بالوں کا لمبا ہونا، لٹکنا۔ ـــ إلی: کے ساتھ دوستانہ ہونا، خلیق، خوش اخلاق، بااخلاق یا بامروت ہونا، کا گہرا یا جگری دوست ہونا، کے یاروں کا یار ہونا، کے ساتھ ملنسار ہونا۔ ـــ: قدرتی طور پر کام کرنا، کسی تصنع بناوٹ کے بغیر کام کرنا، اپنی خواہشات اور احساسات کا اظہار کرنا۔ ـــ فی الکلام: تفصیلاً گفتگو کرنا، خطبہ کو طول دینا۔ ـــ فی: کا ہو رہنا، پر جما رہنا، ڈٹا رہنا، قائم رہنا، کو برقرار رکھنا، اسی طرح جاری رکھنا۔ رَسْل: آہستہ، نرم، آرام آرام کا (قدم، چال) ڈھیلا؛ لمبے اور لٹکتے ہوئے (بال)۔ رِسْل: اعتدال پسندی، نرمی۔ علی رِسْلِكَ: آہستہ، نرمی سے، آہستہ آہستہ کام کرو۔ رَسِیل جمع رُسَلاء: پیغام بر، پیغام رساں، قاصد، ہرکارہ۔ رَسُول جمع رُسُل: پیغمبر، پیغامبر، پیغام رساں، سفارتی نمائندہ، ایلچی، مندوب، نمائندہ، (حضرت عیسی علیہ السلام کا) حواری، داعی، بانی تحریک، رسول، رسول اللّٰہ یا الرسول: خدا کا پیغامبر، نبی کریم محمد صلی اللہ علیہ وسلم۔ رَسُولِی: پیغمبرانہ، داعیانہ، پاپائی۔ البرکةُ الرسولیة: پیغمبرانہ برکت، اشیرباد، دعائے خیر۔ السُدّةُ الرسولیة: پاپائی نظام پاپائی۔ قَاصِدٌ رَسُولِیّ: پیغمبر کا نمائندہ۔ رِسَالة جمع رِسَالات و رَسَائِل: ترسیل، بھیجا ہوا مال، جہاز کے ذریعے بھیجا ہوا مال، ڈاک کی چیز، (تحریری) اطلاع، مکتوب، مراسلہ، (تحریری) رپورٹ، سرکاری مراسلہ، چٹھی، خط، نوٹ، مکتوب، نامہ، بھیجی ہوئی چیز، مراسلہ، جنگی مراسلہ، خبر، پیغام، رسالہ، مقالہ (کسی موضوع پر)، ریڈیو پیغام، جمع رِسَالات: مشن، پیشہ، شغل، مشغلہ۔ رسالة برقِیَة: ٹیلیگرام۔ رِسالة غَرَامِیَة: محبت کا خط۔ رسالة مُسَجَّلَة: رجسٹرڈ لیٹر (چٹھی)۔ رُسَیْلات: القی الخبرَ علی رُسَیْلاتِہِ: اس نے معاملہ سنجیدگی سے نہیں لیا۔ مِرْسَال: مِرْسالُ نُورٍ جمع مرسالاتُ نورٍ: سرچ لائٹ (برقی روشنی کی) تیز شعاعیں۔ مُرَاسَلة: خطوط کا تبادلہ، خطوط کتابت، نوٹ، پیغام، چٹھی، خط، اطلاع، مکتوب، مراسلہ۔ اِرْسَال: بھیجنا، ارسال کرنا، جہاز کے ذریعے بھیجنا، ترسیل۔ اِرْسَالِیَة جمع اِرْسَالِیَات: بھیجا ہوا مال، مرسلہ مال، ڈاک کی کوئی چیز، جہاز کے ذریعے بھیجا ہوا مال، نقل و حمل، (فوجی) مہم، مشن۔ تَرَسُّل: چٹھی لکھنے کا فن۔ اِسْتِرْسَال: آرام، آسائش، حقیقی پن، قدرتی پن، برجستگی، بے ساختگی، آرام، بے انتہا لاپروائی، لاابالی پن، مفصل بیان، مفصل قول یا تحریر۔ مُرَاسِل جمع مُرَاسِلون: مراسلہ نگار، نامہ نگار۔ مُراسِل حربی: جنگی نامہ نگار۔ مُراسِل خاصٌ: خصوصی نامہ نگار۔ مُراسِلٌ رِیَاضی: کھیلوں کی خبریں بھیجنے والا، کھیلوں کا خبر رساں، صحافی۔ مُرْسِل: (خط) بھیجنے والا (مال) بھیجنے والا، ٹرانسمیٹر (ریڈیو)۔ مُرْسِلَة جمع مُرْسِلات: ٹرانسمیٹر (ریڈیو)۔ مُرْسَل: بھیجا ہوا، ارسال کیا ہوا، نائب یا نمائندہ بنا کر بھیجا ہوا، تفویض کیا ہوا، ارسال شدہ،

ٹرانسمٹ کیا ہوا (ریڈیو): لمبے اور لٹکتے بال (جمع مُرْسَلُون): مشنری، عیسائی مبلغ، نامکمل طور پر منتقل کی ہوئی حدیث نبوی جو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد دوسری نسل سے پیچھے نہ جاتی ہو۔ مُرْسَل الیہ: وصول کنندہ، مکتوب الیہ، جسے مال بھیجا جائے، مرسل الیہ۔ کلامٌ مُرْسَل: نثر۔ مُرْسَلِیَّۃ: مشن۔ مُسْتَرْسَل: ڈھیلے، لٹکتے (بال)، دوستانہ، خلیق، خوش اخلاق، با اخلاق، بامروت، گہرا جگری (دوست) ملنسار، یاروں کا یار۔ (فی یا مع): (کی) نذر، (کے لئے) مخصوص یا وقف شدہ۔

رسم: ۱ رَسَمَ ـُ رَسْمًا المطرُ الدیارَ: بارش کا گھروں کو مٹا کر اس کی نشانی باقی رکھنا۔ نحوَہ: کی طرف تیز جانا۔ رَسِمًا العیرُ: اونٹ کا نشانات قدم کو باقی چھوڑنا، تیز چلنا۔ صفت رَسُوم۔ رَسَّمَ و اَرْسَمَ الناقۃَ: اونٹنی کو چلوا کر اس کے نشانات قدم ڈلوانا۔ تَرَسَّمَ الدارَ: مکان کے نشانات کو غور سے دیکھنا۔ الشیءَ: کو یاد کرنا۔ البانیُ او الحافرُ: عمارت بنانے یا کھودنے کے لئے زمین دیکھنا۔

الرَّسْم (مص) جمع رُسُوم و اَرْسُم: مکان کے مٹے ہوئے نشانات، زمین میں دبا ہوا کنواں۔ الرَّسَم: چلنے کی خوبی، چال کی خوبصورتی۔ الرَّاسِم: بہتا پانی۔ الرَّوْسَم: مصیبت۔ الرَّسَمان والمِرْسَم: اونٹوں کی چال۔ الرَّوَاسِم: پرانے لوگوں کو یاد کرنے کے پُرمعنے مقولے۔ واحد راسِم وراسِمَۃ: اونٹ جو چلتے ہوئے نشانات قدم باقی چھوڑ جائیں۔

۲ رَسَمَ ـُ رَسْمًا علی کذا: پر لکھنا۔ الکتابَ: کتاب لکھنا۔ دائِرَۃً او قطعاً مخروطیا او خطا منحنیاً علی مُضَلَّعٍ (ہ): کسی کثیر الاضلاع شکل میں دائرہ، مخروطی شکل یا خط منحنی کو اس کے سروں سے گزارنا۔ دائرۃ او قطعاً مخروطیا او خطا منحنیا فی مُضَلَّع: دائرہ، مخروطی شکل یا خط منحنی کو اس کے اضلاع کو چھوانا۔ رَسَمَ الثوبَ: کپڑے کو دھاری دار بنانا۔ الرَّسْم (مص) جمع رُسُوم و اَرْسُم: کسی چیز کا خاکہ، علامت، مجاز (غیر واقعی) جیسے شاعر کے قول میں اَرَی وُدَّکُم رسما وودّی حقیقۃً: میں تمہاری دوستی کو غیر واقعی اور اپنی دوستی کو واقعی سمجھتا ہوں۔ (ف ج): چیزوں، اشخاص، طبیعی مناظر یا دیہاتی مناظر کی تصویر جو قلم یا برش سے بنائی گئی ہو۔ مصور کی بنائی ہوئی تصویر، رنگین تصویر، پینٹنگ۔ الرَّوْسَم: علامت، نشان، پینٹنگ۔ الرَّسَّام: نقاش، مصور۔ الرَّاسُوم جمع رَوَاسِیم و الرَّوْسَم جمع رَوَاسِم: کنداں لکڑی جس سے کھلیان میں گیہوں وغیرہ کے ڈھیر پر مہر لگائی جاتی ہے تاکہ اس میں چوری نہ ہو سکے، مہر، مٹکے وغیرہ پر مہر لگانے کی چیز۔ الرَّوَاسِیم: جاہلیت کے زمانہ کی کتابیں یا تحریریں۔

۳ رَسَمَ ـُ رَسْمًا لہ کذا: کو کا حکم دینا۔ اِرْتَسَمَ الامرَ: حکم بجالانا۔ کہا جاتا ہے رَسَم لہ کذا فارْتَسَمَ: اس نے اس کو ایسے کام کا حکم دیا اور وہ اسے بجالایا۔ الرَّسْم (مص): حکم۔ عند اھل الجبایۃ: معاملہ، ایکسائز یا سیلز ٹیکس، کسٹم، ڈیوٹی۔ المَرْسُوم (مفع) جمع مَرَاسِیم و مَرَاسِم: لکھا ہوا، خط، سرکاری پروانہ، قاعدہ، آرڈیننس۔

۴ رَسَمَ ـُ رَسَامَۃً الاسقفُ: بشپ کا کسی کو پادری بنانا۔ اسم: الرِسامۃ: یعنی پادری بنانا۔ اِرْتَسَمَ الرجلُ: پادری بنایا جانا۔ للّٰہِ تعالیٰ: تکبیر کہنا، اور دعا کرنا۔

۵ رَسَمَ ـُ رَسْمًا ہ: کی تصویر کھینچنا، کا خاکہ کھینچنا، کا خاکہ بنانا، (دائرہ) بنانا یا کھینچنا، (کی) رنگین تصویر کھینچنا، کو لکھنا، ریکارڈ کرنا، کا نشان لگانا، کو ظاہر کرنا، کی خاکہ کشی کرنا، کو مختصر طور پر بیان کرنا، کی تصویر یا نقشہ کھینچنا، کی لفظوں میں تصویر کھینچنا، بیان کرنا۔ خِطَّۃً: منصوبہ بنانا یا نقشہ بنانا، تیار کرنا، سوچنا، تصور کرنا۔ ل ہ/ب: کے لئے کچھ مقرر کرنا، کے لئے بطور قاعدہ کچھ دینا۔ ہ: کو پادری بنانا۔ رَسَمَ شارۃَ الصلیبِ: صلیب کا نشان بنانا (ہاتھ سے، بلیات سے محفوظ رہنے کے لئے)۔ رَسَمَ ہ فی: کو میں درج کرنا، کا نشان لگانا، کو ظاہر کرنا۔ ـــ ہ: کسی کو افسر مقرر کرنا۔ تَرَسَّمَ ہ: کے نقش قدم پر چلنا، (مثال) پر عمل کرنا، (کو) اختیار کرنا، افسر مقرر ہونا۔ اِرْتَسَمَ: معلوم ہونا، ظاہر ہونا، لکھا جانا، نقل کیا جانا، کندہ ہونا، نقش کیا جانا۔ ـــ علی: پر نقش چھوڑنا، اثر یا تاثر چھوڑنا، کے ذہن نشین کرنا۔ ـــ: پادری بنایا جانا، صلیب کا نشان بنانا۔ رَسْم: ڈرائنگ (سکول میں مضمون کے طور پر)۔ جمع رُسُوم و رُسُومَات: تصویر، خاکہ، تصویر کشی، ڈرائنگ، ترمیم، گراف، فوٹوگراف، مثال، تمثیل، نمونہ۔ جمع رُسُوم: آثار، شائبہ، جھلک، نقش، ٹھپا، تقرر، تعین، نشان، نشانی، کندہ کاری، کتبہ، بزرگان دین کے قصے، قومی روایتی افسانے، داستان، کہانی، قصہ، ریکارڈ، یادداشت، نوٹ (سرکاری) دستاویز، (قانونی) دستاویز، تحریر، ڈیزائن، حکم، ہدایت، قاعدہ، شکل، صورت، ضابطے کی کارروائی، آداب، شرح، فیس، ٹیکس، واجبات، واجب الادا رقم۔ بِرَسْمِ: کے لئے، کی معرفت، کے لئے مقصود/ تجویز شدہ۔ اَخْذُ الرسم: تصویر کھینچنا۔ رسم بیانی: واضح کرنے والی شکل، صورت، تشریحی خاکے، نقشے، علامات یا خطوط کے ذریعے کسی عمل کی قوت کا اظہار (diagram)۔ رَسْمُ الدخول: فیس داخلہ۔ رسم دخولی: درآمدی ڈیوٹی، محصول نامہ درآمد تا نئی محصول (tariff)۔ رَسْمٌ شمسی: فوٹو گراف۔ رسم عمومی: ترتیب، زمین کی سطح پر عمارت کا نقشہ۔ رسم تفصیلی: مفصل ڈرائنگ۔ رسم قلبی: دل کی تصویر، دل کا نقشہ۔ رسوم قیدیۃ: رجسٹریشن فیس۔ رَسْمُ الاِنْتاج: ایکسائز ٹیکس۔ رَسْمٌ قِیَمِی: قیمت کے مطابق ڈیوٹی (ٹیکس)۔ رَسْمٌ ہَزلِیٌّ: کارٹون، کسی کے مضحکہ خیز پہلو کو اور نمایاں کرنے والا خاکہ۔ رَسْمِیّ: سرکاری، رسمی، ضابطے کا، رواجی، تقلیدی، پرتکلف، تقاریب کا، تہوار کا، اہلکار، عہدے دار، عوام کا خادم۔ رَسْمِیًّا: سرکاری طور پر۔ رَسْمِیَّات: ضابطے کی کارروائیاں، آداب و رسوم، دستور، رسم، ریت، رسمی آداب کی پابندی، قواعد، ضوابط، احکام۔ رجال رسمیۃ: عہدے دار۔ ملابس رسمیۃ: سرکاری لباس، عدالتی لباس۔ ثیابٌ رسمیۃ: وردیاں۔ شبہٌ رسمیۃ یا شبیہٌ بالرسمیّ: نیم سرکاری۔ نصف رسمی: نیم سرکاری۔ غیرُ رسمی: غیر سرکاری۔ رَسَّام جمع رَسَّامُون: نقشہ نویس، ڈرافسمین، نقاش، مصور، فنکار۔ رِسَامۃ و رَسَامۃ: پادری کا تقرر، پادری مقرر کرنا، پادری بنانے کی تقریب۔ رَوْسَم جمع رَوَاسِم: کہاوت یا اعتقاد جو کثرت استعمال کی وجہ سے اپنی دلچسپی، تاثیر کھو بیٹھے اور غیر متعلق ہو جائے۔ مَرْسَم: (فنکار کا) سٹوڈیو۔ مَرَاسِم: تقریبات، آداب محفل، مجلسی آداب، رسومات، مذہبی مراسم، پیشہ ورانہ آداب، محکمہ استقبال سفراء، کسٹم، اصول، ضوابط۔ مدیر ادارۃ المراسم و رئیس المراسم: چیف آف پروٹوکول: ناظم استقبال سفراء۔ مراسمُ التتویج: تاج پوشی کی تقریبات، تاج پوشی کی رسوم۔ مراسم التشریفات: درباری آداب۔ تَرْسُم: ڈیزائن نقشے یا منصوبے بنانے کا عمل۔ اِرْتِسام جمع اِرْتِسَامات: (مرئی) اظہار (کسی کے احساس، جذبہ وغیرہ کا اس کے چہرہ پر)۔ مَرْسُوم: کھینچا گیا، نقل کیا گیا، تصویر کشی کیا ہوا، خاکہ بنایا ہوا،

جس کی رنگین تصویر لی گئی ہو، ضابطہ تحریر میں لایا ہوا، لکھا ہوا، خاکہ، نقشہ یا ڈیزائن تیار کیا یا بنایا ہوا، منصوبہ بنایا ہوا، فیصلہ کیا ہوا، حکم جاری کیا ہوا، جمع مراسیم: فیصلہ، ڈگری، فعل، فرمان، ضابطہ، آرڈیننس۔ (ــ ب: کے بارے میں)۔ مراسیم تقریبات، آداب مجلس، مجلسی آداب، رسومات، آداب محفل، پیشہ ورانہ آداب، ضوابط۔ مرسوم بقانون: قانون، تحریری قانون، آرڈیننس۔ مرسوم تشریعی یا مرسوم اِشْتِرَاعِی: بمعنی مرسوم بقانون۔ مدیرُ المَرَاسِمِ: چیف آف پروٹوکول، ناظم استقبال عقراء۔

○ رَسْمَال جمع رَسَامِیل: بمعنی رَأْسُ مال: سرمایہ۔

رسن: رَسَنَ ـُ رَسْناً الدابَّۃَ: جانور کے سر میں رسی ڈالنا، جانور کو چرنے کے لئے کھلا چھوڑ دینا۔ اَرْسَنَ الدابۃَ: بمعنی رَسَنَ الدابۃ۔ ــ المُهْرُ: بچھیرے کا رام ہو کر اپنی گردن میں رسی ڈلوانا۔ الرَسَن جمع اَرْسَان و اَرْسُن: رسی۔ کہا جاتا ہے: رَمَی بِرَسَنِہٖ علی غارِبِہٖ: اس نے اسے جو چاہے کرنے کی کھلی چھٹی دے دی۔ المَرْسِن و المِرْسَنُ من الدابَّۃ جمع مَرَاسِن: جانور کے گلے میں رسی ڈالنے کی جگہ۔

○ رَسَن جمع اَرْسُن و اَرْسَان و اَرْسِنَۃ: گلے میں باندھنے کا پٹہ، پھانسی پر لٹکانے کی رسی۔

رسا: ۱۔ رَسَا ـُ رَسْواً و رُسُوّاً: ثابت واستوار ہونا۔ صفت: راسٍ مؤنث راسِیَۃ جمع رَوَاسٍ و راسِیات ــ ت السفینۃُ: جہاز کا لنگر انداز ہونا۔ رَاسَی ہٗ: سے تیرنے میں مقابلہ کرنا۔ اَرْسَی اِرْسَاءً الشیءُ: ثابت واستوار ہونا۔ ــ السفینۃَ: جہاز کو لنگر انداز کرنا۔ ــ الوتدَ فی الارض: کھونٹے کو زمین میں ٹھونکنا، گاڑنا۔ الرَسِیّ: قائم، خیمے کا درمیانی ستون۔ المُرْسَی (مفع) اللہ تعالیٰ کا قول یسألونک عن الساعۃ اَیّانَ مُرْسَاھا: لوگ آپ سے پوچھتے ہیں کہ قیامت کب وقوع پذیر ہوگی۔ المَرْسَی جمع مَرَاسٍ: بندرگاہ۔ قِدْرٌ راسِیَۃ: بڑی دیگ جو ایک جگہ پر رہے۔ المِرْسَاۃ جمع مَرَاسٍ: کشتی یا جہاز کا لنگر۔ کہا جاتا ہے: اَلْقَی مَرَاسِیَہٗ: وہ رہ پڑا، اس نے قیام کیا۔ اَلْقَتِ السحابُ مَرَاسِیَھا: بادل جم کر خوب برسا۔ الرَوَاسِی: مضبوط پہاڑ جو اپنی جگہ رہیں۔

۲۔ رَسَا ـُ رَسْواً بین القوم: لوگوں میں صلح کرانا اور اختلاف کو مٹا دینا۔

۳۔ رَسَا ـُ رَسْواً عنہُ حدیثاً: کسی کے بارے میں کوئی بات بیان کرنا۔ ــ لہ الحدیثَ: سے بات کا ایک حصہ بیان کرنا۔ الرَسْو: حدیث (بات) کا ایک ٹکڑا۔

○ رسو: رَسَا ـُ رُسُوّاً: مضبوط ہونا، پائیدار ہونا، متوازن ہونا۔ ــ علی: ساحل سے دور لنگر انداز ہونا۔ ــ: لنگر ڈالنا، گودی میں آنا، خشکی کے قریب پہنچنا۔ ــ فی: بندرگاہ میں لنگر انداز ہونا۔ ــ ب: کسی کو جہاز سے اتارنا (جہاز کا)۔ ــ علی: کے پاس آخر کار یا انجام کار آنا، یا جانا۔ ــ علی: ناخوشگوار کام یا فرض سونپا جانا۔ رسا علیہ المَزَادُ: یہ نیلامی میں اسے فروخت ہوئی۔ رست علیہ المناقصۃ ٹنڈر طلب کئے جانے کے بعد ٹھیکہ اس کو دیا گیا۔ اَرْسَی ہ کو مضبوطی سے گاڑنا، بند کرنا، جہاز کو لنگر انداز کرنا۔ مَرْسًی جمع مَرَاسٍ: لنگر گاہ، لنگر ڈالنے کا مقام۔ مَرسی مَطْرُوح: مرسیٰ مطروح: بحر ابیض متوسط کے ساحل پر شمال مغربی مصر کا ایک گاؤں۔ مِرْساۃ جمع مَرَاسٍ: لنگر۔ راسٍ جمع رَوَاسٍ: جمایا ہوا، گاڑا ہوا، لگایا ہوا، غیر تغیر پذیر، ساکن، غیر متحرک، ثابت قدم، غیر متزلزل، مضبوط، پکا، مستحکم، متوازن، ثابت قدم، پائدار، مضبوطی سے قائم، لنگر انداز جمع راسِیَات و رَوَاسٍ: بہت اونچے غیر متزلزل پہاڑ۔

○ رسی: بمعنی رسا: لنگر انداز ہونا۔

رش: ۱۔ رَشَّ ـُ رَشّاً و تَرْشَاشاً الماءَ: پانی چھڑکنا، بکھیرنا۔ ــ تِ السماءُ: آسمان کا پھوار برسانا۔ ــ الشیءَ: کو دھونا۔ اَرَشَّتِ السماءُ: آسمان کا پھوار برسانا۔ ــ ت الطعنۃُ: زخم کا کشادہ ہو کر اور پھیل کر خون بہانا۔ ــ الشِواءُ: بھونے ہوئے گوشت سے چربی و چکنائی کا ٹپکنا۔ ــ الفرسَ: گھوڑے کو دوڑا کر پسینہ نکالنا۔ تَرَشَّشَ علیہ الماءُ: پر پانی کے چھینٹے پڑنا، بہنا۔ الرَشّ (مص) جمع رِشَاش: پھوار، المناک چوٹ۔ الرَشَاش: پانی اور خون وغیرہ کا چھینٹا۔ الرَشَّاش (اع): مشین گن۔ الرَشِیش (اع): سب مشین گن، ٹومی گن۔ الرَشِیشَۃ (اع): سب مشین گن، ٹومی گن۔ المِرَشَّۃ: پانی وغیرہ چھڑکنے کا آلہ، جھارا۔

۲۔ رَشْرَشَ رَشْرَشَۃً الشیءُ: ڈھیلا ہونا۔ ــ البعیرُ: اونٹ کا ٹھیک بیٹھنے کے لئے سینے سے زمین رگڑنا۔ تَرَشْرَشَ الماءُ: پانی کا بہنا۔ خبزٌ او عظمٌ رَشْرَشٌ و رَشْرَاشٌ: نرم روٹی یا ہڈی۔

○ رَشَّ ـُ رَشّاً ہ: (سیال چیز کو) اچھالنا، چھڑکنا، یکا یک نکالنا، پانی وغیرہ چھڑکنا، پانی وغیرہ کا ہلکا چھڑکاؤ کرنا۔ ــ ہ ب علی: کو کے ساتھ پر چھڑکنا، کے کسی چیز کے ساتھ پر چھینٹے ڈالنا۔ ــ ہ ب: (پانی وغیرہ کے ساتھ) کسی چیز کے چھینٹے اڑانا، کو سے آلودہ یا لت پت کرنا، بگاڑنا، خراب کرنا، گندا کرنا، سے پر دھبے ڈالنا۔ ــ ہ کو بھگونا، پانی دینا، کی آبپاشی کرنا، پر چھڑکاؤ کرنا۔ رَشّ: چھڑکنا، پانی دینا، آبپاشی کرنا، چھینٹے اڑانا، آلودہ کرنا، لتھیڑنا، لت پت کرنا، چھڑکاؤ کرنا، بکشاٹ (ہرن مار) کارتوس۔ مصلحۃ الرَشّ و الکنس: گلیوں اور سڑکوں کی صفائی کا محکمہ۔ عربۃُ الرشّ: چھڑکاؤ کی گاڑی۔ رَمَی رَشّاً: برسٹ فائر کرنا، فائرنگ کی بوچھاڑ کرنا۔ رَشَّۃ: ہلکی پھوار، ترشح۔ رَشَاش: چھینٹے ڈالا ہوا سیال، پھوار، ترشح، ٹپکا۔ رَشّاش جمع رَشّاشَات: پانی دینے والی نرم نالی، مشین گن۔ مِدْفعٌ رَشَّاشٌ: مشین گن۔ مُسَدَّسٌ رَشّاش جمع مسدساتٌ رشّاشۃٌ: سب مشین گن، ٹومی گن۔ رَشّاشۃ جمع رَشّاشات: خوشبو کی پھوار، پچکاری، پانی دینے والی بالٹی، فوارے کے نیچے غسل، شاور، ڈوش، پچکاری، پانی کی پچکاری۔ مِرَشَّۃ: پانی دینے کی بالٹی۔

رشأ: رَشَأَ ـَ رَشْأً الظبیُ: ہرنی کے بچہ کا مضبوط ہو کر ماں کے ساتھ چلنا۔ ــ ت الظبیۃُ: ہرنی کا بچہ جننا۔ الرَشَأُ جمع اَرْشَاء (ح): ہرنی کا بچہ یا وہ جو چلنے لگے۔

رشت: الرِشْتَۃ (ط): سوراور گندھے ہوئے آٹے کی بتیوں سے بنا ہوا کھانا۔ (فارسی لفظ)۔

رشح: ۱۔ رَشَحَ ـَ رَشْحاً و رَشَحَاناً و اَرْشَحَ و اِرْتَشَحَ الاناءُ: برتن کا ٹپکنا، رسنا۔ ــ الجسدُ: جسم کا پسینے والا ہونا۔ کہا جاتا ہے: لم یَرْشَحْ لہٗ بشیءٍ: اس نے اس کو کچھ نہیں دیا۔ رَشِحَ ـَ رَشْحاً و رَشَحَاناً: پسینہ سے تر ہونا۔ تَرَشَّحَ الماءُ: پانی کا پتھروں سے رسنا۔ الرَشْح (مص): پسینہ (طب): نزلہ، زکام۔ الراشِح (فا) جمع رَوَاشِح: پتھروں سے بہنے والا پانی، وہ پہاڑ جس کا نچلا حصہ تر ہو۔ الرَشِیح: پسینہ۔ الأَرْشَح: زیادہ تیز فہم۔ کہا جاتا ہے: ھو اَرْشَحُ فؤاداً: وہ زیادہ تیز فہم ہے۔ المِرْشَح و المِرْشَحَۃ: زمین کے نیچے ڈالنے کا خوگیر، پسینہ جذب کرنے والی چیز۔

۲۔ رَشَحَ ـُ رُشُوحاً الظبیُ: ہرنی کا چھلانگیں لگانا۔ ــ رَشْحاً و اَرْشَحَت الناقۃُ و لدَھا: اونٹنی کا اپنے بچے کی دم کی جڑ کو رگڑنا، اور سر سے دھکیلنا اور خود رک کر اس کے ساتھ ہونے کا انتظار کرنا۔ صفت: راشِح و مُرْشِح و مُرَشِّح۔ رَشَّحَتِ الناقۃُ ولدَھا: بمعنی رشحت الناقۃُ ولدھا۔ ــ الظبیۃُ ولدَھا:

جننے کے بعد ہرنی کا اپنے بچہ کو چاٹنا۔ تَرَشَّحَ وَلَدُ النَاقةِ: اونٹنی کے بچہ کا اپنی ماں کے ساتھ چلنے کے قابل ہونا۔ ـــت الظبیةُ: ہرنی کا جننے کے بعد اپنے بچہ کو چاٹنا۔ الرَاشِح (فا) جمع رَوَاشِح: زمین پر رینگنے والا کیڑا۔ ـــ من الفصلان: ماں کے ساتھ چلنے کے قابل اونٹنی کا بچہ۔

۳- رَشَّحَ الغیثُ النبتَ: بارش کا نباتات کو بڑھانا، اگانا۔ ـــ الولدَ: بچہ کو پالنا، کسی کام کی تربیت دینا۔ هو یُرَشَّحُ لولایة العهد: اس کو ولی عہدی کی تربیت دی جارہی ہے۔ رَشَّحَ نفسَهُ للانتخابات او لغیرها: وہ انتخابات وغیرہ کے لئے امیدوار کھڑا ہوا۔ ـــ المالَ: مال کا اچھا انتظام کرنا۔ تَرَشَّحَ الرجلُ الامرَ: کسی امر کے قابل ولائق ہونا۔ کہا جاتا ہے: تَرَشَّحَ لِلانتخابات او لغیرها: وہ انتخابات وغیرہ کے لئے امیدوار کھڑا ہوا۔ اِسْتَرْشَحَ النباتَ: پودوں کی پرورش کرنا اور انتظار کرنا کہ لمبی ہوں تو ان کی خبرگیری کرے۔ ـــ النباتُ: پودے کا بلند ہونا۔ الرَشِیح (ن): پودا۔ المُرَشَّح: امیدوار (انتخابات یا عہدے کا)۔ مُرَشَّحُ الضابط (ا ع): ایک فوجی رتبہ۔

○ رَشَحَ ـِ رَشْحًا: (کو) پسینہ آنا، (برتن) کا رسنا، ٹپکنا۔ ـــ ہ: (سیال) کو ٹپکانا، چھاننا، چوانا، نچوڑنا۔ رَشَّحَ ہ: (بچہ) کی پرورش کرنا، پالنا، پوسنا، کی تربیت کرنا، (کسی کو) ٹریننگ دینا، تیار کرنا، نامزد کرنا، امیدوار بنانا۔ (ل کسی عہدے کا)۔ ـــ نفسَهُ لِ: (کسی عہدے) کا امیدوار ہونا، (کسی عہدے) کے لئے درخواست دینا۔ ـــ ہ کو ٹپکانا، فلٹر کرنا۔ تَرَشَّحَ: پرورش پانا، پلنا۔ ـــ ل: کے لئے موزوں ہونا، اہل ہونا، تربیت یافتہ ہونا، کے لئے امیدوار نامزد ہونا، نامزد شخص ہونا۔ ـــ کو نزلہ ہونا، زکام ہونا۔ رَشْح: (مائع، سیال) کی ریزش، افراز پسینہ، رسنا، ٹپکنا، نکلنا، چوسنا، مقطر کرنا، تقطیر، اخراج، ٹپکا، نچوڑ، بہنا، پھوٹ نکلنا، رطوبت خارج ہونا، قطرہ قطرہ ہوکر گرنا، نزلہ وزکام۔ رُشَاحة: نکاس، نفوذ۔ تَرْشِیح: ٹریننگ، تیاری، نامزدگی (بطور امیدوار برائے انتخابات)۔ ترشیحُ نفسه: امیدواری، خواستگاری، انتخاب، رعایت۔ تَرَشُّح: تقطیر کے ذریعے ڈالنا، سرایت کرنا، داخل ہونا۔ ارتشاح: تقطیر کے ذریعے ڈالنا، سرایت کرنا۔ مُرَشِّح جمع مُرَشِّحات: مقطر کرنے کا آلہ یا برتن، قہوے کا سماوار، تقطیر یا صاف کرنے کا کارخانہ۔ مُرَشَّح جمع مُرَشَّحُون: امیدوار، نامزد شخص، نزلہ، زکام میں مبتلا۔ مُتَرَشِّح جمع مُتَرَشِّحُون: امیدوار، نامزد شخص۔

رشد: ا- رَشَدَ ـُ رُشْدًا و رَشَادًا و رَشِدَ ـَ رَشَدًا: ہدایت پانا، راہِ راست پر چلنا۔ ـــ اَمْرَهُ: اپنے امر میں ہدایت یافتہ ہونا۔ رَشَّدَهُ اِلی کذا و علیه و له: کو کوئی ہدایت کرنا۔ ـــ ہُ القاضی: کو قاضی کا سیدھی راہ چلانا۔ اَرْشَدَهُ اِلی کذا و علیه و له: کو کوئی ہدایت کرنا۔ اِسْتَرْشَدَهُ: سے ہدایت طلب کرنا، ـــ لِاَمرِہ: راہ راست پر ہونا۔ الرُشْد (مص): راہ حق پر برقراری، ہدایت، راستگی۔ الرُشْدَة و الرِشْدَة: جائز شادی، جائز نکاح۔ کہا جاتا ہے: وُلِدَ لِرِشْدَةٍ: حلال زادے۔ الرَشَدی: راستگی، ہدایت، راہِ حق پر برقراری۔ الرَشِید: سیدھی راہ پر چلنے والا، ہدایت کرنے والا، ہدایت یافتہ۔ المُرْشِدَة جمع مُرْشِدَات: خاتون گائیڈ۔ المَرَاشِد: سیدھے راستے۔

۲- الرَشَاد و الرَشَد (ن): ایک قسم کا پودا۔ الرَشَادَة جمع رَشَاد: چٹان، مٹھی بھر کا پتھر۔

○ رَشَدَ ـُ رُشْدًا: صحیح راستے پر ہونا، سیدھے راستے پر چلنا، ہدایت یافتہ ہونا، سچے ایمان والا ہونا، سچا مومن ہونا، عقلمند، ہوشمند، زیرک ہوجانا، پختہ عقل والا ہوجانا، جوان ہونا، بالغ ہونا۔ رَشَّدَہ: کی سیدھے اور صحیح راستہ کی طرف رہنمائی کرنا، کی صحیح رہنمائی کرنا۔ اَرْشَدَہ: کی صحیح راستہ کی طرف رہنمائی کرنا، کی صحیح رہنمائی کرنا۔ ـــ ہ اِلی: کو کی طرف رہنمائی کرنا، کو کا راستہ دکھانا۔ ـــ ہ اِلی اَن: کی اس دریافت یا انکشاف کی طرف راہنمائی کرنا کہ...... ـــ: کو کا خیال دلانا، کے ذہن نشین کرنا کہ۔ ـــ ہ اِلی: کی توجہ کی طرف مبذول کرنا، پہ کچھ واضح کرنا، کو کچھ کرنا سکھانا، کسی کی کسی معاملہ میں رہنمائی کرنا، یا اس کی تعلیم دینا یا اس کے بارے میں ہدایت دینا، کو کے بارے میں مطلع کرنا، کو کے حقائق سے آگاہ کرنا، کو کچھ کرنے کا مشورہ دینا۔ ـ اِلی: کے خلاف مخبری کرنا۔ ـ: جوان ہونا۔ اِسْتَرْشَدَ ہ/ب: کو صحیح راستہ دکھانے کے لئے کہنا، سے رہنمائی یا ہدایات طلب کرنا، معلومات طلب کرنا، ـــ: سے مشورہ کرنا، کی ہدایت صلاح مشورہ طلب کرنا، سے ہدایت طلب کرنا۔ ـــ ب: سے رہبری حاصل کرنا۔ رُشْد: (اعمال کی) دیانت داری، مناسب و معقول کردار، اچھی سوجھ بوجھ یا عقل، معقول بات، ہوش، شعور، آگہی، آگاہی، پختگی، بلوغ، بلوغت (ذہن کی)۔ سِنُّ الرُشْد: بلوغت کی قانونی عمر، پوری قانونی عمر۔ بلغ رُشْدَہ: جوان ہونا۔ ـ ثاب اِلی رُشْدِہ: کے حواس ٹھکانے لگنا، پرسکون ہوجانا، نشہ اترنا۔ ضاع رُشْدُہُ: پاگل ہوجانا، بے حال ہو جانا، بوکھلا جانا۔ ذَهَبَ بِرُشْدِہ: (تکلیف) کا کسی کو بے حال کردینا۔ رَشَد: کردار کی پختگی، دیانتداری، صاف گوئی۔ رَشَاد: کردار کی پختگی، اچھی سوجھ بوجھ، عقل، معقول بات، ہوش، (ذہن کی) بلوغت، پختگی۔

رَشِید: ہدایت یافتہ، سچا مومن، معقول، قرین قیاس، مطابق عقل، صاحبِ عقل، عاقل، عقلی، چتر، سیانا، ہوشیار، خبردار، ذی شعور، فہیم، دانشمند، تیز فہم، امتیاز کرنے والا، صاحب بصیرت، صاحب تمیز، زیرک، پختہ کار، بالغ، پختہ۔ جمع رُشَداء: پوری عمر کا، جوان، سن بلوغ کو پہنچا ہوا۔ رشید: شمالی مصر کے ایک شہر کا نام۔ مَرَاشِد: وہ جگہ جہاں سیدھا راستہ لے جائے۔ بخشش، چھٹکارا، نجات، نجات دلانے والی چیز۔ تَرْشِید: کسی کی بلوغت کا اعلان یا بیان۔ اِرشاد: رہنمائی، رہبری۔ (ـــ الی: تک لیجانا، تک جانے کا راستہ دکھانا) رہبر، ہاتھ، نگہداشت، روحانی رہنمائی، تعلیم، ہدایت، ہدایت نامہ، اطلاع، مشورہ دینا، نصیحت کرنا، صلاح مشورہ، رائے، ہدایت۔

ارشادات: ہدایات، احکام، نصیحت، صلاح مشورہ۔ بِاِرْشَادِ ہ: کی ہدایات پر، کی ہدایت پر عمل کرتے ہوئے۔ وِزَارَةُ الارشاد القومي: وزارتِ قومی رہنمائی۔ شِعْرٌ اِرْشَادِیٌّ: ناصحانہ اشعار۔ رَاشِد: صحیح راستہ پر گامزن، ہدایت یافتہ، سچے ایمان کا حامل، معقول، عقلمند، ہوشمند، زیرک، پوری عمر کا بالغ، جوان۔ سن بلوغ کو پہنچا ہوا۔ الخُلَفَاءُ الرَاشِدُون: صحیح العقیدہ خلفاء (ابوبکر، عمر، عثمان، علی رضی اللہ تعالیٰ عنہم)۔ مُرْشِد جمع مُرْشِدُون: قائد، رہنما، رہبر، صحیح راستہ کی طرف رہنمائی کرنے والا، روحانی رہنما، مشیر، صلاح کار، مخبر، معلم، سکھانے والا، جہاز ران، سیاحوں کا رہبر۔ الاخوان المسلمون کا بڑا رہنما۔ مُرْشِدَة: خاتون گائیڈ۔

○ رُشْرُش جمع رَشَارِش: کمرپٹی، پٹی، پٹکا۔ رُشْرَاش: نرم (گوشت)۔

رشف: رَشَفَ ـُ رَشْفًا و رَشِیفًا و تَرْشَافًا و رَشِفَ ـَ رَشْفًا و رَشَفَانًا الماءَ و نحوہ: پانی وغیرہ کو ہونٹوں سے چوسنا۔ ـــ الإناءَ: برتن میں جو کچھ ہو سب پی جانا۔ رَشَّفَ و اَرْشَفَ و تَرَشَّفَ و اِرْتَشَفَ الماءَ: پانی کو بہت چوسنا۔ الرَشَف و الرُشَف: حوض میں بچا ہوا تھوڑا سا پانی۔ کہا جاتا ہے: حوضٌ رَشَفٌ: پانی سے خالی حوض۔ المِرْشَف

جمع مَرَاشِف: پانی چوسنے کا آلہ۔الرَّشَّاف: بہت چوسنے والا۔المَرَاشِف: ہونٹ، لب۔

رَشَفَ ۔رَشْفًا و رَشِفَ ۔رَشَفًا و تَرَشَّفَ و اِرْتَشَفَ ہ: کو ہونٹوں سے تھوڑا تھوڑا پینا، کی چسکی لینا، کو چمچے سے پینا، کو چوسنا، کی چسکی لگانا، کو ہونٹ لگا کر کھینچنا، ہونٹوں سے چوسنا، کو پینا، (برتن میں جو کچھ ہو) سارا پی لینا، چڑھا جانا۔رُشْفَة جمع رشفات: گھونٹ، چسکی۔

رشق: اَرْشَقَ ۔رَشْقًا ہ بالسهم: کو تیر مارنا۔ ہ ببصره: کو گھورنا، تیز نظر سے دیکھنا۔کہا جاتا ہے: رشقهم بنظرة: اس نے ان کی طرف نظر ڈالی۔ ہ بلسانه: پر طعن و تشنیع کرنا۔رَاشَقَ مُرَاشَقَةً ہ: ایک دوسرے کو تیر مارنا۔اَرْشَقَ الرامِی: سیدھا تیر چلانا۔کہا جاتا ہے اَرْشَقَنِي مقصدي: اس نے اس کی طرف جانے میں میرا مقابلہ کیا۔اَرْشَقَ النظرَ الیه: کو گھورنا، تیز نظر سے دیکھنا۔ القومَ ببصره: لوگوں کو نظر جما کر دیکھنا۔ ت الظبیةُ: ہرنی کا گردن دراز کر کے تیز نظر سے دیکھنا۔تَرَشَّقَ في الامر: کسی معاملہ میں قوی ہونا، متحرک ہونا۔تَرَاشَقَ القومُ: ایک دوسرے کو تیر مارنا۔کہا جاتا ہے تَرَاشَقُوا بالسِنتهم و تَرَاشَقُوا بأعْيُنِهِم: انہوں نے ایک دوسرے کو اپنی زبانوں سے طعن و تشنیع کی اور آنکھوں سے گھور گھور کر دیکھا۔الرِشْق جمع اَرْشَاق: تیر اندازی، تیر افگنی۔الرَشَق: تیز تیر پھینکنے والی کمان۔الأَرْشَق: ہلکا پھلکا۔کہا جاتا ہے ما اَرْشَقَ هذه القوس: یہ کمان کتنی ہلکی پھلکی اور تیز تیر پھینکنے والی ہے۔الرَشْقَة (اع): توپوں کے گولوں کی باڑ۔رَشْقَةُ اللِسان جمع رشقات: بدگوئی۔ کہا جاتا ہے ایاك و رشقات اللسان: بدگوئیوں سے بچو۔

۲رَشُقَ ۔رَشَاقَةَ الغلامُ: خوبصورت اور نازک اندام ہونا، چابک دست ہونا، پھرتیلا ہونا۔صفت رَشِيق جمع رِشَاق۔ الرَشِيق: نازک اندام خوبصورت۔ من اللفظ او الخط: خوش کلام، یا خوش خط۔الاَرْشَق: سیدھا کھڑا۔ کہا جاتا ہے جِيدٌ اَرْشَق: سیدھی کھڑی گردن۔

۳رَاشَقَ مُرَاشَقَةً ہ: کے ہمراہ چلنا۔

۴الرَشْق و الرِشْق: قلم کی آواز۔آپ کہتے ہیں: سمعت رشق قلمه: میں نے اس کے قلم کی آواز سنی۔

رَشَقَ ۔رَشْقًا ب: پر کوئی چیز پھینکنا، پر (پتھر) پھینکنا یا کو (پتھر) مارنا، کو سے تکلیف دینا، نقصان پہنچانا، مجروح کرنا، سے کسی کے جذبات کو ٹھیس پہنچانا، سے کسی کے ساتھ بدسلوکی کرنا۔ ہ في: کو میں داخل کرنا، جکڑنا، کسنا، جمانا، نصب کرنا، مضبوط یا مستحکم کرنا۔رَشُقَ ۔رَشَاقَةً: خوشنما ہونا، طرح دار ہونا، خوش شکل ہونا، دیدہ زیب ہونا، حسین قد و قامت کا ہونا، خوش وضع ہونا، حسین و خوبصورت ہونا، دلکش ہونا، چھریرا، دبلا پتلا اور عشوہ طراز ہونا۔تَرَاشَقَ: ایک دوسرے کو پتھر وغیرہ مارنا، ایک دوسرے کو مجروح کرنا۔رَشِيق: حسین و جمیل، خوبصورت، خوش پوش، خوش وضع، نازک اندام، نازک، دبلا، پتلا، چھریرا، عشوہ طراز۔رَشَاقَة: خوبصورتی، خوش پوشاکی، خوش وضعی، دلکشی، خوش اسلوبی، طرح داری، دیدہ زیبی، خوبصورت وضع یا کاٹھی، چھریرا پن، چابکدستی، تیز فہمی، پھرتی، تیزی، سبک رفتاری، چستی، چالاکی۔

رشم: اَرْشَمَ ۔رَشْمًا: لکھنا۔ بیدرَ الحنطة: (گندم) غلہ کے انبار پر مہر لگانا۔رَشَّمَ: لکھنا۔اَرْشَمَ و اِرْتَشَمَ الاناءَ: برتن پر مہر لگانا۔الرَشْم: گندم کے ڈھیر پر مہر لگانا، زمین پر بارش کا اثر، ہر چیز کا اثر۔الرَشَمُ: زمین پر بارش کا اثر، ہر چیز کا اثر، بجو کے چہرہ کی سیاہی۔الرَوْشَم و الرَاشُوم: کندہ تختی جس سے غلہ کے انبار پر مہر لگائی جائے۔الرُشْمَة: بجو کے چہرہ کی سیاہی۔الأَرْشَم: داغ دار، کتا۔

۲رَشِمَ ۔رَشَمًا: کھانے کی خوشبو پر کھانے کی خواہش کرنا۔صفت اَرْشَم۔

۳أَرْشَمَ الشجرُ: درخت کا پتے لانا۔ البرقُ: بجلی کا چمکنا۔ ت الارضُ: زمین کا سبزہ اگانا۔ ت الماشيةُ: جانور کا شروع کا سبزہ چرنا۔الرَشَم (ز): پہلے پہلے پھوٹنے والا سبزہ۔الأَرْشَم من الغيث: تھوڑی بارش۔عامٌ اَرْشَم: وہ سال جو بخوبی فراخی و ارزانی کا نہ ہو۔

۴الرُشْمَة: گھوڑے اور دوسرے جانوروں کے گلے میں باندھنے کا لوہے وغیرہ کے آویزوں سے مرصع پٹہ، رسی۔

رَشَمَ ۔رَشْمًا ہ: پر نشان لگانا، کو معین کرنا۔ صلیب کا نشان بنانا۔ ہ: پر مہر لگانا۔رَشَم بصليب على: پر صلیب کا نشان بنانا۔رَشَمَ الصليبَ: صلیب کا نشان بنانا۔رَشْم جمع رُشُوم و رُشُومات: صلیب کا نشان، اصطباغ، بپتسمہ۔رَشْمَة: چاندی وغیرہ کے آویزوں سے مرصع جانور کے گلہ کا پٹکا، اونٹ کے گلے کا پٹہ، رسی۔

رشن: رَشَنَ ۔رَشْنًا و رُشُونًا: بن بلائے آنا، ناخواندہ مہمان بننا۔ الكلبُ في الإناء: کتے کا برتن میں سر ڈالنا۔الرَاشِن (فا): بن بلائے آنے والا مہمان، شاگرد کو دیا جانے والا وظیفہ، عوام اس کو حُلْوَان کہتے ہیں۔الرَشْن و الرَشَن: پانی نکلنے کا دہانہ۔الرَوْشَن جمع رَوَاشِن: روشندان (فارسی لفظ)۔

رَاشِن: بخشش، انعام۔

رشا: اَرْشَا ۔رَشْوًا ہ: کو رشوت دینا۔رَاشَى مُرَاشَاةً فلانًا: کو رشوت دینا، کی مدد کرنا۔تَرَشَّى الرجلَ: کے ساتھ نرمی برتنا۔اِرْتَشَى: رشوت لینا۔ منه رشوةً: سے رشوت لینا۔اِسْتَرْشَى في حُكْمِه: فیصلہ پر رشوت طلب کرنا۔الرُشْوَة والرَشْوَة والرِشْوَة جمع رُشًى و رِشًى: رشوت۔

۲اَرْشَى الدلوَ: ڈول میں رسی ڈالنا۔ الشجرُ: درخت کی ٹہنیوں کا دراز ہونا۔الرِشَاء جمع اَرْشِيَة: رسی، ڈول کی رسی۔کہا جاتا ہے اَتْبِعِ الدلوَ رِشَاءَها: ڈول کے پیچھے رسی کو جانے دو۔ یہ اس وقت کہا جاتا ہے، جب ایک کو دوسرے کی اتباع کرانا مقصود ہو۔اَرْشِيَةُ النباتِ: نباتات کی بیلیں۔الرَشَاة جمع رَشًا (ن): ایک پودے کا نام۔التَرْشَاء: ڈول کی رسی۔

۳اَرْشَى القومُ في دمه: کسی کے خون میں شریک ہونا۔اَرْشَوا بسلاحهم فيه: کے مقابلہ میں ہتھیار نکالنا۔

۴اِسْتَرْشَى الفصيلُ: اونٹ کے بچے کا دودھ پینے کی خواہش کرنا۔ ما في الضرع: تھن سے دودھ نکالنا۔الرَشِيّ: اونٹ کا بچہ۔

رَشَا ۔رَشْوًا ہ: کو رشوت دینا۔اِرْتَشَى: رشوت لینا، بدعنوان ہونا، ضمیر فروش ہونا۔رَشْو: رشوت، رشوت ستانی، بدعنوانی۔رِشْوَة و رُشْوَة و رَشْوَة جمع رِشًا و رُشًى و رَشَاوَى: رشوت، رشوت ستانی، بدعنوانی، بد دیانتی، بے ایمانی، خیانت۔رِشَاء: رسی، کوئیں کی رسی۔اِرْتِشَاء: زر پرستی، ضمیر فروشی، بدعنوانی کی طرف میلان، رشوت ستانی، بدعنوانی۔

رص: اَرَصَّ ۔رَصًّا الشيءَ: چیز کے ایک حصہ کو دوسرے سے چمٹانا، ملانا۔صفت مفعول مَرْصُوص و رَصِيص۔ رَصَّصَ ہ: چیز کے ایک حصہ کو دوسرے حصے سے چمٹانا، ملانا، پر سیسے کی قلعی کرنا۔تَرَصَّصَ و اِرْتَصَّ: پیوستہ ہونا، جڑنا۔تَرَاصَّ القومُ: ایک دوسرے سے جڑنا، ملنا۔الرَصَص: دانتوں کی پیوستگی۔الأَرَصّ مونث رَصَّاء جمع

رُصّ: پیوستہ اور جڑے ہوئے دانتوں والا۔ فَخِذٌ رَصَّاءُ: ران سے جڑی ہوئی ران۔ الرَّصَاص واحد رَصَاصَة (ل): سیسہ، (بندوق وغیرہ کی) گولیاں۔ الرَّصَاصِيّ: سیسہ کے رنگ والا۔

الرَّصِيص مؤنث رَصِيصَة جمع رَصَائِص: ایک دوسرے کے ساتھ جڑا ہوا۔ کہا جاتا ہے: رُصَّتْ عَلَى القَبرِ الرَّصَائِصُ: قبر پر پتھروں کا انبار لگ گیا۔

المَرْصُوصُ من البُنْيان: مضبوط عمارت۔ الرَّصَّاصَة: جاری چشمہ کے اردگرد کے پتھر۔

۲ رَصَّصَ الرجلُ: سوال میں اصرار کرنا۔

۳ الأرْصُوصَة: ایک قسم کی کلاہ۔ الرَّصَّاصَة: بخیل، کنجوس۔

۴ رَصْرَصَ البناءَ: عمارت کو مضبوط کرنا۔ — فی المکان: کسی جگہ ٹھہرنا، رہنا۔ الرَّصْرَاصَة: سخت زمین، جاری چشمہ کے اردگرد جڑے ہوئے پتھر۔

○ رَصّ ـ رَصًّا ہ: کو بھینچنا، دبانا، کسنا، کس کر جوڑنا، مضبوطی سے لگانا، کو زمین میں ٹھونسنا، زور سے زمین میں گھسیڑنا، کے انبار لگانا، کا ڈھیر لگانا، کو آپس میں جوڑنا، کی صف بندی کرنا، قطار بندی کرنا، کو سیدھ میں لانا، کو پہلو بہ پہلو ترتیب دینا۔ رَصَّصَ ہ: کو کس کر جوڑنا، دبانا، کسنا، بھینچنا، کو کس کر جوڑنا، مضبوطی سے لگانا، کو سیسہ سے ڈھکنا، یا پر سیسہ کی قلعی کرنا۔

تَرَاصَّ: آپس میں دبنا، بندھنا، ہجوم ہونا، ٹھیک پیوست یا اچھی طرح چنا یا جما ہوا ہونا یا ہو جانا۔

رَصَاص: سیسہ، سندور، شنگرف، سرمہ یا سکہ، بندوق وغیرہ کی) گولیاں۔ قَلَمُ رَصَاص: پنسل۔ رَصَاصَة: گولی، چھرا، (آٹے کاغذ وغیرہ کی بنائی ہوئی) گولی۔ رَصَاصِيّ: سیسہ کی، سیسہ کی بنائی ہوئی، سیسے کے رنگ کا، سیسے جیسا بھاری، ہلکے خاکستری رنگ کا۔

رَصِيص: بھینچا ہوا، سکیڑا ہوا، اچھی طرح باندھا ہوا، خوب جکڑا ہوا، ہجوم سے رکا یا بند کیا ہوا، ٹھیک پیوست کیا ہوا، اچھی طرح چنا یا جما ہوا۔ تَرَاصّ: چسپیدگی۔

رصح: رَصِحَ ـ رَصَحًا: قریب رانوں والا ہونا۔ صفت أرْصَح۔

رصخ: رَصَخَ فی الامر: کام میں ماہر ہونا۔

رصد: رَصَدَ ـ رَصْدًا و رَصَدًا ہ: کا انتظار کرنا، کی گھات میں بیٹھنا۔ رَاصَدَہ: کی نگرانی کرنا۔ أرْصَدَ الرقیبَ: رقیب کو راستہ میں گھات لگانے کے لئے کھڑا کرنا۔ — لہ شیئًا: کے لئے کچھ تیار کرنا، مہیا کرنا۔ — لہ خیرًا او شرًّا: کو بھلائی یا برائی کا بدلہ دینا۔ تَرَصَّدَہ: کا انتظار کرنا۔ — لہ: کی گھات میں بیٹھنا۔ تَرَاصَدَ الرجلان: ایک دوسرے کی گھات میں بیٹھنا۔ اِرْتَصَدَہ: کا انتظار کرنا۔ الرَّصَد جمع أرْصَاد: راستہ، گھات میں بیٹھنے والے جیسے چوکیدار، نوکر چاکر (واحد جمع مذکر و مؤنث سب کے لئے یکساں آتا ہے)، کبھی جمع میں أرصاد بھی کہتے ہیں۔

الراصِد (فا) جمع رُصَّد و رَصَد: نگہبان، شیر، گھات میں بیٹھنے والا۔ الرَّصِید: گھات میں رہنے والا۔ الرَّصُود: پانی پینے کے لئے اپنی باری کا انتظار کرنے والی اونٹنی۔ الرَّصْدَة: شیر وغیرہ کے شکار کے لئے کھودا ہوا گڑھا۔ المَرْصَد جمع مَرَاصِد: گھات میں بیٹھنے کی جگہ۔ مَرَاصِدُ الحیّات: سانپوں کے چھپنے کی جگہیں۔ المِرْصَاد جمع مَرَاصِید: گھات لگانے کی جگہ، راستہ۔

۲ رُصِدَ المکانُ: کسی جگہ بارش کی بوچھاڑ پڑنا۔ صفت مَرْصُود۔ الرَّصْد جمع أرْصَاد: تھوڑی بارش یا بارش کی بوچھاڑ۔ الرَّصْدَة جمع رِصَاد: گھاس۔ ارض مُرْصِدَة: زمین جہاں کچھ گھاس ہو۔

۳ أرْصَدَ الحسابَ: حساب پیش کرنا، ظاہر کرنا، شمار کرنا۔ رَصِیدُ الحساب (ت): ہر حساب کے بعد باقی رقم۔

۴ الرُّصْدَة: تلوار کے پرتلے کا حلقہ۔

○ رَصَدَ ـ رَصْدًا / ہ: پر نگاہ رکھنا، کی گھات میں بیٹھنا۔ — ہ: کو بغور دیکھنا، کا مشاہدہ کرنا، کی نگہبانی کرنا، حفاظت کرنا، کو قابو میں رکھنا، جادو کے زور سے (بدروح) کو بلانا۔ رَصَدَ الافلاکَ: ستاروں کا مشاہدہ کرنا، فلکی ہیئت دانی کرنا۔ رَصَّدَ ہ: مالی وسائل (فنڈ) مہیا کرنا، مخصوص کرنا، الگ کرنا، کو تیار کرنا، تیار رکھنا۔ — الحساب: آمد خرچ کا گوشوارہ بنانا۔ أرْصَدَ ہ: کو تیار رکھنا۔ — ہ ل: مالی وسائل (فنڈز)، (خصوصًا) کیلئے مہیا کرنا، الگ کرنا، مخصوص کرنا، کو حاصل کرنا۔

تَرَصَّدَ الافلاک: ستاروں کا مشاہدہ کرنا، فلکی ہیئت دانی کرنا۔ رَصْد و رَصَد جمع أرْصَاد: مشاہدہ۔ رصد الافلاک: ستاروں کو ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا، ستاروں کا علم، علم ہیئت۔ أرْصَادٌ جَوِّیَّة: موسمیاتی مشاہدہ۔ تقریر الارصاد: موسمی اطلاع، خبر۔ رصد خانہ: رصدگاہ۔ رَصَد جمع أرْصَاد: جاسوس، ناظر، نگران، نظر رکھنے کی جگہ، مشاہدہ کی چوکی، کمین گاہ، تعویذ۔ رَصَّادُ الجوّ: موسمیات کے علم کا ماہر، عالم حوادث سماوی۔ رَصِید جمع ارصدة: موجود مال، تجارت، دستیاب مالی وسائل (فنڈز)، جمع خرچ کا حساب، بعد میں قابل ادا بقیہ رقم، سرمایہ، سٹاک۔ بدون رصید: چیک اس قسم کا جو بنک میں جمع نہ ہو، مالی وسائل سے زائد کا چیک۔ مَرْصَد جمع مَرَاصِد: رصدگاہ۔ مَرْصَد جوّی: دفتر یا مرکز موسمیات۔ مَرْصَد: دوربین۔ مِرْصَاد: مشاہدہ کی چوکی، یا جگہ، کمین گاہ۔ وَقَفَ بالمرصاد: گھات میں بیٹھنا۔ کان منہ بالمرصاد یا وقف لہ بالمرصاد: کے لئے گھات میں بیٹھنا، کو راستہ میں روکنا، کی رہزنی کرنا۔ رَاصِد: رجسٹری کرنے والا، جمع رُصَّاد: جاسوس، ناظر، نگران۔ حزینة راصدہ: کیش رجسٹر۔ رَاصِدَةٌ فلکیۃ: دوربین۔ مَبلغٌ مَرْصُود: ضمانت کفالت، وثیقہ، ہنڈی۔

رصع: رَصَعَ ـ رَصْعًا بیدہ ہ: کو تھپڑ مارنا۔ — ہ بالرمح: کو زور سے نیزہ مارنا۔ — السنانَ فی المطعون: نیزہ کے بھالے کو زخمی کے اندر غائب کر دینا۔ أرْصَعَہ بالرمح: کو زور سے نیزہ مارنا۔ طعنٌ أرْصَع: پورا چھدا ہوا نیزہ۔

۲ رَصَعَ ـ رَصْعًا الحبَّ: دانہ کو دو پتھروں کے درمیان کوٹنا۔ اِرْتَصَعَ الحبَّ: دانہ کو دو پتھروں کے درمیان کوٹنا۔ الرَّصِیعَة جمع رَصَائِع: کوٹے ہوئے دانے۔

۳ رَصَعَ ـ رُصُوعًا بالمکان: کسی جگہ اقامت پذیر ہونا۔ رَصِعَ ـ رَصَعًا بالطیب: خوشبو سے مہک جانا۔ — بالشیء: کسی چیز سے چپکنا۔ رَصَّعَ الشیءَ: چیز کا اندازہ کرنا، چیز کو بننا۔ کہا جاتا ہے: رَصَّعَ الطائرُ عُشَّہُ بالقضبان: پرندے نے اپنے گھونسلے کو تنکوں کو جوڑ کر بنا۔ — الذهبَ بالجواهر: سونے میں ہیرے موتی جڑنا۔ کہا جاتا ہے: تاج مُرَصَّعٌ بالجواهر: ہیرے موتی جڑا ہوا تاج۔ — العِقْدَ بالجواهر: ہار میں جواہر پرونا۔ تَرَصَّعَ: جڑاؤ ہونا۔ اِرْتَصَعَ بہ: سے چپکنا۔ — ت أسنانُہ: کے دانتوں کا پیوستہ و برابر ہونا۔ الرَّصِیعَة جمع رَصَائِع: لگام کی گرہ، تلوار یا زین وغیرہ کا حلقہ یا گول زیور۔

۴ تَرَصَّعَ: خوش ہونا، چست ہونا۔ الأرْصَع: لاغر سرین والا۔

○ رَصَّعَ ہ ب: کسی چیز میں (سونے، قیمتی پتھر وغیرہ) سے منبت کاری کرنا، میں (جواہرات وغیرہ) لگانا، جڑنا، کو سے آراستہ کرنا، سجانا، کی سے آرائش کرنا، کو سے آراستہ پیراستہ کرنا، مزین کرنا، کی سے زینت بننا، زیبائش کرنا، کو سے خوبصورت یا خوشنما بنانا، کو سے مرصع کرنا۔

رصف ا۔ رَصَفَ ـ رَصْفًا الحجارۃَ: پتھروں کو ایک دوسرے سے جوڑنا۔ ـــ المُصَلِّی قَدَمَیہِ او بین قدمیہ: نمازی کا اپنے قدموں کو قریب قریب رکھنا یا ایک کو دوسرے سے ملانا۔ ـ السھمَ: تیر کو پٹھے سے باندھنا، جو چھڑ میں تیر کے پھل کے داخل ہونے کی جگہ سے اوپر لگایا جاتا ہے۔ کہا جاتا ہے: ھذا الامرُ لا یرْصُفُ بِكَ: یہ کام تمہارے لائق نہیں۔ رَصُفَ ـ رَصَافَۃً العملُ: کام کا مضبوط ہونا پائیدار ہونا۔ رَصِفَ ـ رَصَفًا و رَصِفَ رَصَفًا ت اسنانُہٗ: دانتوں کا پیوستہ و ہموار ہونا۔ تَرَصَّفَ و تَرَاصَفَ و اِرْتَصَفَ ت الحجارۃُ: پتھروں کا ایک دوسرے بالترتیب ملا ہوا ہونا۔ ـ القومُ فی الصفّ: لوگوں کا صف میں ایک دوسرے سے مل کر کھڑا ہونا۔ ـــ ت أَسْنَانُہٗ: کے دانتوں کا برابر و ہموار ہونا۔ الرَّصَفُ واحد رَصَفَۃ: پانی کے بہنے کی جگہ میں ایک دوسرے کے ساتھ جڑے ہوئے پتھر، پانی کے لئے بنایا ہوا پشتہ۔ الرَّصَفَتَان (ع ا): گھٹنے کی ہڈیوں کے پٹھے، گھٹنے۔ الرِّصَاف جمع رَصَف و رُصُف: پہلو کی ہڈیاں، پٹھا جو چھڑ میں تیر کے پھل کے داخل ہونے کی جگہ سے اوپر لگایا جاتا ہے، گھوڑے کا پٹھا۔ الرَّصِیف: پتھروں سے فرش کئے ہوئے راستہ کی ایک طرف (فٹ پاتھ، پٹری)۔ عملٌ رصیف: پختہ و مضبوط کام۔ الرُّصُوفَۃ: استقلال، ثابت قدمی، پائیداری۔ الرُّصَافَۃ: پٹھا جو چھڑ میں تیر کے پھل کے داخل ہونے کی جگہ سے اوپر لگایا جاتا ہے۔ المِرْصَافَۃ: ہتھوڑا۔

۲۔ اَرْصَفَ: شراب میں پہاڑی چشمہ کا پانی ملانا۔ ماءُ الرَّصَف: پہاڑ سے چٹان پر گرنے والا پانی جو صاف ہو جاتا ہے۔

۳۔ الرَّصِیف: نظیر، دوست۔ الرُّصَافۃ: جوانب شہر کا سبزہ زار عام طور پر بغداد کے ایک محلہ کا نام۔

○ رَصَفَ ـ رَصْفًا ہ: کی فرش بندی کرنا، پر فرش لگانا، پر پتھر بچھانا۔ رَصُفَ ـ رَصَافَۃً: مضبوطی سے جڑا ہوا ہونا۔ رَصَّفَ ہ: کی فرش بندی کرنا، پر فرش لگانا، پر پتھر کی سلیں بچھانا۔ رَصْف: فرش بندی۔ رَصِیف: مضبوطی سے جوڑا ہوا، مضبوط، ٹھوس، ٹھیک پیوست کیا ہوا، اچھی طرح چنا یا جمایا ہوا (جمع اَرْصِفَۃ): پختہ فرش والی جگہ، پکا فٹ پاتھ، پیادہ رو، پٹری، گھاٹ، مال گودی، گودی، پل کا پایہ یا ستون، پتھر کا بند، مصنوعی بندرگاہ، حفاظتی بند، بندرگاہ سے جہاز تک جانے والا پل، پلیٹ فارم (جمع رُصَاف)، رفیق کار۔ رصیف المحطۃ: (ریلوے) پلیٹ فارم۔ رصیف لا عمال الحفر فی البحر: ساحل کے قریب برمے سے سوراخ کرنے کے لئے بنایا ہوا پلیٹ فارم۔ عَوَائِدُ الرصیف: مال گودی کا کرایہ۔ رَصِیفَۃ جمع رَصِیفَات: عورت رفیق کار۔ رصیفتنا الغراء: ایک اخبار کا دوسرے اخبار کے ذکر پر کہنا: ہمارے معزز دوست۔ رَصَافَۃ: مضبوطی، پوختگی، متانت، چستی، گاڑھا پن، گھنا پن۔ مَرْصُوفٌ بِ: سے فرش بندی کیا ہوا۔

رصن ا۔ رَصَنَ ـ رَصْنًا الامرَ: کو پورا کرنا، مضبوط کرنا۔ رَصُنَ ـ رَصَانَۃً العقلُ وغیرُہٗ: عقل وغیرہ کا پختہ، مضبوط یا سنجیدہ ہونا، ثابت قدم رہنا، صفت: رَصِین۔ رَصَّنَ الشیءَ معرفۃً: چیز کو بخوبی سمجھنا، جاننا۔ کہا جاتا ہے: رَصِّنْ لِی ھذا الخبرَ: میرے لئے اس خبر کی تحقیق کرو۔ اَرْصَنَ ہٗ: کو مستحکم کرنا، مکمل کرنا۔

۲۔ رَصَنَ ـ رَصْنًا ہٗ بلسانِہٖ: کو گالی دینا۔

۳۔ رَصَنَ ـ رَصْنًا الدابّۃَ: جانور کے داغ لگانا، کو داغنا۔ المِرْصَن: جانوروں کو داغنے کا لوہا۔ الرَّصِین: دکھی، دردمند۔

۴۔ الرَّصَن (ن): ایک پودے کا نام۔ الرَّصِین: اپنے ساتھی کی ضرورت کو خوش آمدید کہنے والا یا اس کی ضرورت کا خیر مقدم کرنے والا۔

○ رَصُنَ ـ رَصَانَۃً: مضبوط ہونا، قوی ہونا، سنجیدہ ہونا، متین ہونا، خاموش ہونا، جذبات پر قابو پائے ہونا۔ رَصِین: مضبوط، غیر متزلزل، سنجیدہ، متین، خاموش، جذبات پر قابو پائے ہوئے۔ رَصَانَۃ: سنجیدگی، متانت، سکون، دلجمعی، اطمینان، خامشی، سکوت، ٹھہراؤ۔

رصا: رَصَا ـ رَصْوًا الشیءَ: کو مضبوط کرنا، پکا کرنا۔ اَرْصَی بالمکان: کسی جگہ رہ پڑنا، جم کر رہنا۔

رضّ ا۔ رَضَّ ـ رَضًّا ہٗ: کو کوٹنا، دلنا۔ رَضَّضَ الشیءَ: کو خوب کوٹنا، خوب دلنا۔ تَرَضَّضَ: کوٹا جانا، دلا جانا۔ اَرَضَّ التعبُ العرقَ: تکان کا پسینے کو بہا دینا۔ اِرْتَضَّ الشیءُ: ٹوٹنا۔ الرُّضَاض: ٹوٹی ہوئی چیز کے ٹکڑے۔ الرَّضِیض: کوٹا ہوا، دلا ہوا۔ المِرَضَّۃ: کوٹنے یا دلنے کا آلہ۔

۲۔ اَرَضَّ: بوجھل و سست رفتار ہونا۔ الرَّضّ و المُرِضَّۃ والمَرَضَّۃ (ط): گٹھلی نکالی ہوئی اور دودھ میں بھگوئی ہوئی کھجوریں۔ الأَرَضّ: جم کر بیٹھنے والا۔

۳۔ اَرَضَّ: تیز دوڑنا۔ ـ فی الارض: زمین میں جانا۔

۴۔ رَضْرَضَ ہٗ: کو پوری طرح نہ کوٹنا۔ تَرَضْرَضَ الحجرُ: پتھر کا ٹوٹنا، بغیر ٹھہرے متحرک ہونا۔ الرَّضْرَاض: چھوٹی باریک کنکریاں۔ ـــ مونث رَضْرَاضَۃ: بہت گوشت والا یا پر گوشت آدمی۔ الرَّضْرَاضَۃ: بغیر کے زمین پر حرکت کرنے والے پتھر۔

○ رَضَّ ـ رَضًّا ہ: کو مسلنا، پیسنا، کچلنا، جسم کے (ایک حصہ) کو زخمی کرنا، خراش ڈالنا، رگڑنا۔ رَضّ جمع رُضُوض: رگڑ، خراش، گجی مار، گپت مار۔ رضیض: مسلا ہوا، پسا ہوا، کچلا ہوا، خراش ڈالا ہوا، رگڑ پہنچایا ہوا، زخمی کیا ہوا۔ رَضْرَضَ ہ: کو توڑ کر اس کے کھردرے ٹکڑے کرنا، کو کچلنا، مسلنا، پیسنا، رگڑنا۔ رَضْرَاض: سنگ ریزے، بجری، کنکر۔

رضب: ا۔ رَضَبَ ـ رَضْبًا و تَرَضَّبَ الریقَ: تھوک چوسنا۔ الرُّضَاب: چوسا ہوا تھوک، شہد کا لعاب اور جھاگ۔ المَرَاضِب و المَرَاضِیب: خوش مزہ تھوک۔

۲۔ رَضَبَ ـ رَضْبًا و اَرْضَبَ المطرُ: بارش کا زور سے برسنا۔ ـ ت السماءُ: آسمان کا بارش برسانا۔ الرَّاضِب (فا) من المطر: موسلا دھار بارش، زور کی بارش۔ الرُّضَاب: اولے، برف اور شکر وغیرہ کے ٹکڑے، مشک کے بکھرے ریزے۔ ماءٌ رُضَابٌ: میٹھا پانی۔

○ رُضَاب: تھوک، لعاب دہن۔

رضح: ا۔ رَضَحَ ـ رَضْحًا النوی او الحصی: گٹھلی یا کنکر توڑنا۔ ـ راسَہٗ بالحجر: کے سر کو پتھر سے کوٹنا، دلنا۔ تَرَضَّحَ الحصی: کنکری کا ٹوٹنا۔ ـ الخبزَ: روٹی کو توڑنا۔ الرُّضَح: شکستگی۔ الرَّضْح: تھوڑی بخشش۔ کہا جاتا ہے: بلغنا رَضْحٌ من خبرٍ: ہمیں تھوڑی سی خبر معلوم ہوئی۔ الرَّضِیح: ٹوٹی ہوئی گٹھلی۔ الرَّضْحَۃ جمع رِضَاح: توڑتے وقت پتھر کے نیچے سے اڑ کر جانے والی گٹھلی۔ کہا جاتا ہے: وقعت رَضْحَۃٌ من المطر: تھوڑی سی بارش ہوئی۔ المِرْضَاح: وہ پتھر جس سے گٹھلیاں توڑی جائیں۔

۲۔ تَرَاضَحُوا بالنشّاب: ایک دوسرے کو تیر مارنا۔

۳۔ اِرْتَضَحَ من الامر: کام کا عذر کرنا۔

رضخ: ا۔ رَضَخَ ـ رَضْخًا النوی او الحصی: گٹھلیاں یا کنکر توڑنا۔ تَرَضَّخَ الحصی: کنکر کا ٹوٹنا۔ ـ الخبزَ: روٹی توڑ کر کھانا۔ الرَّضِیخ: ٹوٹی ہوئی گٹھلی۔ المِرْضَاخ جمع مَرَاضِیخ و المِرْضَخَۃ: وہ پتھر جس سے یا جس پر گٹھلیاں توڑی جائیں۔

۲۔ رَضَخَ ـ رَضْخًا لہٗ مِن مالہ رَضْخَۃً: کسی کو اپنے

بہت سے مال میں سے تھوڑا سا دینا۔ رَاضَخَ الشیءَ: کو کچھ بادل ناخواستہ دینا۔ ـــ منه شیئًا: کسی سے کچھ پانا، حاصل کرنا۔ اِرْضَخَ لِلرجل: کو اپنے بہت (سے مال) میں سے تھوڑا سا دینا۔ الرَضْخ: تھوڑی بخشش۔ الرَضَاخَة و الرَضِیْخَة: تھوڑی بخشش۔

۳۔ رَضَخَ ـُ رَضْخًا التیوسُ: مینڈھوں کا ایک دوسرے کو سینگ مارنا۔ رَاضَخَ هُ: ایک دوسرے کو پتھر مارنا۔ تَرَاضَخَ القومُ بالحجارة: ایک دوسرے پر پتھر برسانا، ایک دوسرے کو پتھر مارنا۔

۴۔ رَضَخَ ـُ رَضْخًا له: کی فرمانبرداری کرنا۔ ـــ للحق: حق مان لینا، حق پر یقین لانا۔

۵۔ تَرَضَّخَ الخبرَ: خبر سن کر اس پر یقین نہ کرنا۔ اِرْتَضَخَ: کہا جاتا ہے: فلان یرتضخ لُکْنَةً اعجمیةً: فلاں شخص اجنبی لہجہ میں عربی بولتا ہے۔ الرَضْخ: غیر یقینی خبر۔

○ رَضَخَ ـُ رَضْخًا هُ: کو توڑنا، توڑ پھوڑ ڈالنا، تہس نہس کرنا، پاش پاش کرنا۔ ـــ هُ: (گری) کو تڑقانا، چٹکانا۔
رَضَخَ ـُ رَضْخًا هُ: کو چھوٹا، معمولی سا تحفہ دینا۔ ـــ رُضُوخًا ل: کی بات مان لینا، کی خواہش کے آگے جھک جانا، کے آگے سر تسلیم خم کرنا، سے مغلوب ہونا، کا ماتحت بن جانا۔ رَضْخ و رَضْخَة: چھوٹا، معمولی سا تحفہ۔ رَضِیْخَة: چھوٹا، معمولی سا تحفہ، بخشش، انعام۔ رُضُوخ: فرمانبرداری، اطاعت، سپر اندازی، قبول اطاعت، کسی کی بات مان لینا، کسی کی خواہش کے آگے جھک جانا، اپنے آپ کو کسی کے حوالے کر دینا، تعمیل (حکم کی)۔ ـــ ل: کی ہمدردانہ مفاہمت۔ مِرْضَاخ: سروتا۔

رضد: رَضَدَ ـِ رَضْدًا المتاعَ: سامان کو چننا، ترتیب سے رکھنا۔ اِرْتَضَدَ المتاعُ: سامان کا چنا جانا، ترتیب سے رکھا جانا۔

رضع: ۱۔ رَضِعَ ـَ و رَضَعَ ـِ رَضْعًا و رَضَعًا و رِضَعًا و رَضَاعًا و رِضَاعًا و رَضَاعَةً و رِضَاعَةً و اِرْتَضَعَ الولدُ اُمَّهُ: بچہ کا ماں کا دودھ پینا۔ صفت: رَاضِع جمع رُضَّع۔ کہا جاتا ہے: فلان یرضع الدنیا و یذمّها: فلاں شخص دنیا کا دودھ پیتا ہے اور اس پر تنقید بھی کرتا ہے۔ رَاضَعَ رِضَاعًا و مُرَاضَعَةً هُ: دودھ شریک بھائی کے ساتھ دودھ پینا۔ ـــ ابنَهُ: بچہ دودھ پلانے والی کو دینا۔ ـــ الطفلُ: بچہ کا اپنی حاملہ ماں کا دودھ پینا۔ اَرْضَعَ هُ: کو دودھ پلانا۔ ـــ ت المرأةُ: دودھ پیتے بچے والی ہونا۔ صفت: مُرْضِع: (اس میں تاء تانیث نہیں لگاتے کیونکہ یہ صفت اناث کے لئے مخصوص ہے۔ البتہ جب وہ بچہ کے منہ میں پستان دیتی ہے تو اس کو مُرْضِعَة کہتے ہیں۔ جمع مُرْضِعات و مَرَاضِع۔ اِسْتَرْضَعَ: دودھ پلانے والی کو تلاش کرنا یا بچہ کو دودھ پلانا چاہنا۔ کہا جاتا ہے: استرضعتُ المرأةَ ولدی: میں نے عورت سے اپنے بچہ کو دودھ پلانے کی درخواست کی۔ الرَاضِع: دودھ والی۔ الرَاضِعَة جمع رَوَاضِع: رَاضِع کا مؤنث۔ الرَاضِعَتَان جمع رَوَاضِع: بچہ کے سامنے کے دو دانت۔ الرَضِیع جمع رُضَعَاء و الرَضِع جمع رُضُع: بمعنی الرَاضِع رَضِیْعُکَ: تیرا دودھ شریک بھائی اور تو اس کا دودھ شریک بھائی ہے اور تم دونوں رضیعان (دودھ شریک بھائی) ہو لہٰذا مشارکت کی بنا پر المُرَاضِع (دودھ شریک بھائی کے ساتھ دودھ پینے والا) کے معنی میں ہوتا ہے۔ اسی سے ہے: فلانٌ رضیعُ اللؤم: فلاں شخص کمینہ ہے۔ هم رُضَعاءُ اللؤم: وہ کمینے ہیں۔ الرَضَّاع: بہت دودھ پینے والا۔ الرَضَاعَة والرِضَاعَة: دودھ پلانا (بچہ کو ماں کا)۔ الرَضُوعة: اپنے بچہ کو دودھ پلانے والی عورت۔

۲۔ رَضُعَ ـُ رَضَاعَةً: کمینہ ہونا صفت: رَاضِع جمع رُضَّع۔ الرَضَع: کمینہ پن۔ الرَاضِع (فا): کمینہ، لوگوں سے سوال کرنے والا۔ الرَضِیع جمع رُضَعَاء و الرَاضِع جمع رُضَّع: کمینہ۔ الرَضَّاع: کمینہ۔ المَرَاضِیع: کمینے۔

۳۔ الرَضَع واحد رَضَعَة (ح): شہد کی مکھی کے چھوٹے بچے۔ الرَضَاعَة: پچھوائی اور دکنی ہواؤں کے درمیان کی ہوا۔

○ رَضِعَ ـَ و رَضَعَ ـِ رَضْعًا و رَضَاعًا و رَضَاعَةً ثدیَ اُمِّهِ: بچہ کا اپنی ماں کے پستان سے دودھ پینا، ماں کا دودھ پینا۔ رَضَّعَ و اَرْضَعَ هُ: بچہ کو ماں کا دودھ پلانا، پستان کا دودھ پلانا۔ رَضِیع جمع رُضَعَاء و رَضَائِع: دودھ پینے والا بچہ، شیر خوار بچہ، رضاعی بھائی۔ رَضَاعَة جمع رَضَاعَات: بچہ کے دودھ کی بوتل۔ رِضَاع: رضاعی رشتہ داری۔ رَاضِع جمع رُضَّع: ماں کا دودھ پینے والا، دودھ پیتا بچہ، شیر خوار بچہ، بچہ، چھوٹا، چھوٹے بچوں کا یا چھوٹے بچوں کے لئے۔ مُرْضِع و مُرْضِعَة جمع مَرَاضِع: انا، دایہ، دوسرے کے بچہ کو دودھ پلانے والی، رضاعی ماں۔

رضف: ۱۔ رَضَفَ ـِ رَضْفًا اللبنَ: دودھ کو گرم پتھر پر گرم کرنا۔ ـــ هُ: کو داغنا۔ ـــ اللحمَ: گوشت کو گرم پتھر پر بھوننا۔ رَضَّفَ هُ: کو غصہ دلا کر آگ بگولا کرنا۔ الرَضْف واحد رَضْفَة: گرم پتھر۔ کہا جاتا ہے: هو علی الرَضْف: وہ رنجیدہ ہے۔ الرَضَفَة جمع رَضَف و رَضَفات: گھٹنے کی چپنی، گرم پتھر سے لگایا ہوا داغ۔ الرَضِیف: گرم پتھر (ط)، گرم پتھروں پر بھونا ہوا گوشت، گرم پتھر ڈال کر گرم کیا ہوا دودھ۔ المَرْضُوف (ط): گرم پتھروں پر بھنا ہوا گوشت۔ الرَضِیفَة: گرم پتھروں سے گرم شدہ دودھ۔ کہتے ہیں: شربتُ الرَضیفة: میں نے پتھروں سے گرم کیا ہوا دودھ پیا۔ ـــ و المَرْضُوفَة: جگالی کرنے والے جانور کی اوجھ جسے دھو اور صاف کر کے سفر میں ساتھ لیجاتے ہیں اور ہانڈی نہ ہو تو گوشت کے ٹکڑے کر کے اوجھ میں ڈالتے ہیں اور پتھر گرم کر کے اوجھ میں اس وقت تک ڈالے رکھتے ہیں جب تک گوشت کے ٹکڑے پک نہ جائیں۔ المِرْضَافة: داغ لگانے کا آلہ، داغنے کا آلہ۔

۲۔ الرَضْف واحد رَضْفَة: گھٹنے کی ہڈیاں۔ ضرب المثل میں کہتے ہیں: خُذْ من الرَضْفَة ما علیها: کنجوس سے تھوڑا ہی لیلو۔ الرَضْفَة (ع ا): گھٹنے کی چپنی۔ عام لوگ اسے صابونة الرکبة کہتے ہیں۔

رضم: ۱۔ رَضَمَ ـِ رَضْمًا البیتَ: گھر کو بڑے بڑے پتھروں سے بنانا۔ (رَضِیم و رضوم: بڑے بڑے پتھروں سے بنایا ہوا گھر)۔ ـــ المتاعَ: سامان کو ترتیب سے رکھنا، تہہ بتہ چننا۔ ـــ علیه الصخرَ: پر بڑے پتھر ڈالنا۔ ـــ الشیءَ: کو توڑنا۔ اِرْتَضَمَ المتاعُ: سامان کا تہ بتہ ہونا۔ الرَضْم واحد رَضْمَة والرَضَم و الرِضَام: بڑے بڑے پتھر جو عمارتوں میں اوپر تلے چنے جاتے ہیں۔

۲۔ رَضَمَ ـِ رَضْمًا و رَضَمَانًا بالمکان: کسی جگہ اقامت پذیر ہونا۔

۳۔ رَضَمَ ـِ رَضْمًا الأرضَ: زمین جوتنا۔ ـــ رَضْمًا و رَضَمَانًا فی المشی: سست چلنا، چھوٹے چھوٹے قدموں سے دوڑنا۔

رضا: ۱۔ رَضَا ـُ رَضْوًا هُ: سے خوشنودی اور پسندیدگی میں بڑھ جانا۔ کہا جاتا ہے: رَاضَانی فَرَضَوْتُهُ: اس نے مجھے شکست دینے کی کوشش کی تو میں نے اسے زیر کرلیا۔ رَضِیَ ـَ رِضًا و رُضًا و رِضَاءً و رُضَی و رِضَی و رُضْوانًا و رِضْوانًا و مَرْضَاة عنه و علیه: سے راضی ہونا، خوش ہونا۔ صفت: رَاضٍ جمع رَضُون و رَضِیّ جمع اَرْضِیَاء، و رُضَاة و رَاضٍ جمع

راضُون و رُضَاۃً ـ الشیءَ و بہ و عنہ: کو پسند کرنا، پر قناعت کرنا۔ صفت: صفت مفعولی: مَرضِیّ و مَرضُوّ کہاجاتا ہے: رَضِیَ اللّٰہُ عن فلانٍ و رُضِیَ عنہ: اللہ تعالیٰ اس کے اعمال کو قبول فرمائے اور اس کو ثواب سے نوازے۔ رُضِیَت معیشتُہ: اس کی زندگی خوشگوار ہے۔ رَضّی الرجلَ: کو راضی کرنا، عطیہ دے کر راضی کرنا، خوش کرنا۔ رَاضَی رِضاءً و مُرَاضَاۃً الرجلَ: کی رضامندی طلب کرنا، کا متمنی ہونا، سے پسندیدگی میں مقابلہ کرنا۔ اَرضَی الرجلَ: کسی کو راضی کرنا، عطیہ دے کر خوش کرنا۔ تَرَضَّی الرجلَ: کی خوشنودگی چاہنا۔ تَرَاضَی القومُ الشیءَ: کسی شئے کو قوم کے سارے افراد کا پسند کرنا۔ اِرتَضَی ہُ لِخدمتِہ او لصُحبتِہ: کو اپنی خدمت یا سنگ کے لئے پسند کرنا۔ اِستَرضَی ہُ: کی رضامندی طلب کرنا۔ اِستَرضَیتُہ: میں نے چاہا کہ وہ مجھے خوش کرے۔ رجلٌ و امرأۃٌ رِضًی: پسندیدہ مرد وعورت (یہ مفعول کے معنی میں مصدر سے تعریف ہے اس میں مفرد، تثنی جمع مذکر ومونث کے لئے یکساں آتا ہے)۔ الرَضِیّ: عاشق۔ الرِضَاء: خوشنودی۔ الرِضْوَۃ: رضامندی۔ کہا جاتا ہے: ما فعلتُ ذلک الاعن رِضْوَتِہ: میں نے یہ کام اس کی رضامندی سے ہی کیا ہے۔ عیشۃٌ راضیۃٌ: خوشگوار زندگی۔

۲۔ الرَضِیّ: لاغر، چھریرا۔ رَضْوَی: مدینۃ طیبہ اور ینبع کے درمیان واقع ایک پہاڑ کا نام۔ نسبت کے لئے رَضَوِیّ کہا جاتا ہے۔

(رضی) رَضِیَ ـ رِضًی و رِضْوَاناً و مَرْضَاۃً ہ/ب/فی: پر/سے مطمئن ہونا، پر صابر، صابر شاکر، قانع اور راضی ہونا، کی اجازت یا منظوری دینا، پر رضامندی ظاہر کرنا، سے متفق ہونا، کو قبول کرنا۔ ــــ ان: یہ حقیقت تسلیم کرنا کہ، قبول کرنا کہ۔ ــــ ہ/علی/عن: کسی بات وغیرہ پر اطمینان یا خوشی محسوس کرنا یا اس کا اظہار کرنا۔ ــــ ہ ل: کی کے لئے آرزو کرنا، تمنا رکھنا، کو کے لئے چاہنا۔ رَضِیَ لنفسِہ ب: اپنے لئے کوئی چیز روا رکھنا۔ مارضی لھا المَذَلّۃَ: اس کی ایسی کوئی خواہش نہ تھی کہ اس عورت کی خودداری کو صدمہ پہنچائے۔ رَضِیَ اَوْ اَبَی: خواہ وہ اسے پسند کرے یا نہ کرے۔ رَضِیَ اللّٰہُ عنہ: اللہ تعالیٰ اس پر راضی ہو۔ رَضِیَ مِن الغنیمۃِ بالایاب: مال غنیمت کے بغیر واپسی پر قناعت کرنا، اپنی جان بچانے پر خوش ہونا۔ رَضّی ہ: کو مطمئن کرنا، خوش کرنا، کی دلجوئی کرنا، کو محظوظ کرنا، کو معاوضہ دینا، کی تلافی کرنا، کو عوض دینا، کو کفارہ ادا کرنا۔ راضَی ہ: کو مطمئن کرنے کے درپے ہونا، کو خوش کرنے کی کوشش کرنا، کو منانا، راضی کرنا، کی خوشنودی حاصل کرنا، کو خوش کرلینا، کا دل ہاتھ میں لینا، کو آمادہ کرلینا، اپنے اوپر مہربان کرنا، کی نوازش حاصل کرنا۔ اَرضَی ہ: کو مطمئن کرنا، خوش کرنا، کی دلجوئی کرنا، کی خواہش پوری کرنا۔ تَرَضَّی ہ: کو مطمئن کرنے کے درپے ہونا، کو خوش کرنے کی کوشش کرنا، کو منانے، راضی کرنے یا کی خوشنودی حاصل کرنے کی کوشش کرنا، کو خوش کرنا، منانا، راضی کرنا، کا دل ہاتھ میں لینا، کو ٹھنڈا کرنا، اطمینان دلانا، کی ڈھارس بندھانا، کو تسکین دینا۔ تَرَاضَی: تصفیہ کرلینا، شرائط مان لینا، سمجھوتہ کرنا۔ اِرتَضَی ہ: سے/پر مطمئن ہونا، پر قناعت کرنا، خوش ہونا، سے متفق ہونا، کی اجازت یا منظوری دینا، پر رضامندی ظاہر کرنا، کو پسند کرنا، کو پسندیدگی کی نظر سے دیکھنا، کو منظور کرنا۔ اِستَرضَی ہ: کو مطمئن کرنے کی کوشش کرنا، کی ہمدردی حاصل کرنے، کا دل ہاتھ میں لینے، کی تائید حاصل کرنے، کو طرف دار بنانے، ملانے یا منانے یا راضی کرنے کی کوشش کرنا، کو دھیما کرنا، کا جوش فرو کرنا، کو ٹھنڈا کرنا۔ ــــ: اپنے آپ کو بامروت مدد کرنے والا ظاہر کرنا، خود کو مقبول بنانا، دل میں گھر کرنا، منظور نظر بننا، عزیز یا مقبول ہونا، مورد عنایات ہونا، نوازش یا کرم حاصل کرنے کی کوشش کرنا۔ رِضًی و رِضًا: قناعت، صبر و شکر، اطمینان، خوشی، راحت، حالت اطمینان، تسکین، دلجمعی، رضامندی، سمجھوتہ، مفاہمت، راضی نامہ، منظوری، اجازت، خوشنودی، موافقت، پسند، ہمدردی، نوازش۔ عَن رِضًی: دل سے، خوشی سے، بلاتامل، فوراً۔ سَرِیعُ الرضَی: آسانی سے مان جانے والا، جس کو خوش کرنا آسان ہو۔ رَضِیّ جمع اَرضِیَاء: مطمئن، رضامند، خوشدل، آسودہ خاطر، صابر، قانع، راضی، خوشگوار، خوش طبع، دلکش، دلپذیر، سہانا۔ بنفس رَضِیّۃ: خوشی سے، خوش خوش۔ رِضْوَان: رضامندی، منظوری، اجازت، خوشنودی، موافقت، سمجھوتہ، مفاہمت، راضی نامہ، پسند، نوازش، مہربانی، کرم، خوشی، سرور۔ مَرْضَاۃ: اطمینان یا تسکین کا ذریعہ، اطمینان، خوشی۔ تَرضِیَۃ: اطمینان، تسکین، معاوضہ۔ رِضَاء: قناعت، خوشی، راحت، حالت اطمینان، اطمینان مفاہمت، منظوری، رضامندی، اجازت، پسند، کفارہ، منت، صدقہ، مصالحت، اتفاق، میل ملاپ۔ بالمُراضاۃ: منصفانہ ذریعہ سے از راہ لطف، ملنساری سے۔ اِرضاء: اطمینان، تسکین، (دعوی، خواہش کی) تکمیل۔ صَعبُ الارضاء: جسے خوش کرنا مشکل ہو، نک چڑھا، تنگ مزاج۔ تَرَاضٍ: باہمی رضامندی۔ اِستِرضَاء: مصالحانہ رویہ، صلح جوئی، رضاجوئی، مصالحت۔ اِستِرضَائِی: مصالحت کن، مائل بہ مصالحت، صلح جو، مصالحت آمیز، صلح جویانہ۔ رَاضٍ جمع رُضَاۃ: مطمئن، قانع، اتفاق کرنے والا، رضامندی ظاہر کرنے والا، منظوری دینے والا، (تجویز) مان جانے والا، راضی، رضامند، آمادہ، تیار، خوشگوار، سہانی یا دل پذیر (زندگی)۔ مُرضٍ: خاطر خواہ، حسب خواہش، تسلی بخش، قابل اطمینان، اطمینان دہ، خوشگوار، خوش کن، دلجوئی و تسکین دہ، کافی۔

رطّ: ۱۔ اَرَطَّ اِرطَاطاً: بے وقوف ہونا، احمق ہونا۔ اِستَرطَّ ہُ: کو بے وقوف جاننا، سمجھنا۔ الرَطِیط جمع رِطَاط: احمق، حماقت۔ الرَطَائِط: بے وقوف لوگ۔

۲۔ اَرَطَّ اِرطَاطاً: چیخنا، چلانا، شور مچانا۔ الرَطِیط جمع رِطاط: شوروغل، چیخ پکار۔

۳۔ اَرَطَّ اِرطاطاً فی مقعدہ: اپنی نشست پر جم کر بیٹھنا۔

رطأ: رَطَأَ ـ رَطأً القومَ: قوم کو ناپسندیدہ امر میں الجھا دینا۔ اِستَرطَأَ الرجلُ: احمق ہونا۔ ــــ ہ: کو احمق جاننا۔ الرَطَأ: حماقت۔ الرَطِی جمع رِطَاء مؤنث رَطِیئۃ و رَطآء: احمق۔

رطب: ا۔ رَطَبَ ـ رَطَابۃً البُسرُ: کچی کھجوروں کا پکنا۔ ــــ ہ: کو تازہ پکی کھجوریں کھلانا۔ رَطُبَ ـ رَطَابۃً البُسرُ: کچی کھجوروں کا تازہ پکی کھجوریں بننا۔ رَطَّبَ ہُ: کو تازہ پکی کھجوریں کھلانا۔ ــــ البُسرُ: کچی کھجوروں کا تازہ پکی کھجوریں بننا۔ اَرطَبَ البسرُ: کچی کھجوروں کا تازہ پکی کھجوریں بننا۔ ــــ النخلُ: کھجوروں کے پکنے کا موسم آنا۔ ــــ القومُ: قوم کے کھجوروں کے درختوں کا پکی کھجوریں لانا۔ الرُطَب واحد رُطَبَۃ جمع رِطَاب و اَرطَاب: پختہ تازہ کھجور، کھجوریں۔

۲۔ رَطَبَ ـ رَطْباً و رُطُوباً الدابّۃَ: جانور کو تازہ سبز گھاس چرانا۔ رَطِبَ ـ و رَطُبَ ـ رُطُوبَۃً و رَطَابَۃً: تر ہونا، نم ناک ہونا، نرم و نازک ہونا۔ رَطَّبَ الثوبَ و نحوَہُ: کپڑے وغیرہ کو تر کرنا۔ اَرطَبَ الثوبَ و نحوَہ: کپڑے وغیرہ کو تر کرنا۔ ــــ تِ الارضُ: زمین کا بہت سبز گھاس اور تازہ سبزی والا ہونا۔ تَرَطَّبَ: تر ہونا، بھیگنا، نم ناک ہونا۔ کہا جاتا

ہے: تَرَطَّبَ لِسانی بِذِکرِکَ: میں تمہارے ذکر میں رطب اللسان ہوں۔ رُطْب و الرُّطُب: سبز گھاس کا قطعہ۔ الرَّطْب و الرَّطِیب: تر، نمناک، ملائم و نازک ٹہنی یا پر وغیرہ۔ کہا جاتا ہے: غلامٌ رَطْبٌ: عورتوں کی سی نزاکت رکھنے والا لڑکا۔ جاریۃٌ رَطْبَۃٌ: نرم و لچکدار لڑکی۔ عیشٌ رَطِیب خوشحالی کی زندگی۔ الرُّطْبَۃ (ن) بنفشی مائل رنگ کے پھولوں والا گھاس جیسا پودا۔ المِرْطاب: ہوا کی رطوبت کا درجہ معلوم کرنے کا آلہ جسے مِیزانُ الرطوبۃ بھی کہا جاتا ہے۔ المُرَطِّبات: ہلکے مشروبات (جو حلق کو تر کریں)۔

۳۔ المَرْطَبان: (دوائیں اور گاڑھے رس رکھنے کا) مرتبان۔

○ رَطِبَ ـ و رَطُبَ ـ رُطُوبَۃً و رَطَابَۃً: گیلا ہونا، تر ہونا، نم ہونا، مرطوب ہونا، سیلا یا نمناک ہونا۔ رَطَّبَہ: کو گیلا کرنا، تر کرنا، نم کرنا، مرطوب کرنا۔ ـ: ٹھنڈا ہونا، تازہ دم ہونا۔ ـ القلبَ: دل کو تسکین دینا، شاد کرنا، نرم کرنا، ملائم کرنا، تسلی دینا، تسکین دینا۔ ـــ: شاداب ہو جانا، رسیلا ہو جانا، پرلطف ہو جانا، میٹھا ہو جانا، نرم ہو جانا، پک جانا (کھجوروں کا)۔ اَرْطَبَہ: کو گیلا کرنا، تر کرنا، نم کرنا۔ ـ: کھجوروں کا رسیلا ہو جانا، میٹھا ہو جانا، پک جانا۔ تَرَطَّبَ: گیلا ہونا، تر ہونا، نرم ہونا، ٹھنڈا ہونا، تازہ دم ہونا، شاد ہونا، تسکین پانا، نرم ہونا، تسلی پانا۔ رَطْب: تر، گیلا، نم، نمناک، تازہ، ٹھنڈا، رسیلا، رس دار، رس بھرا، شیرے دار، پرلطف، نرم و نازک (پودا)۔ رُطَب: اسم جنس واحد رطبۃ جمع اَرْطاب و رِطاب: تازہ، پکی کھجوریں۔ رَطِیب جمع رِطاب: تر، نم، گیلا، نم ناک، تازہ، ٹھنڈا، رس دار، رس بھرا، رسیلا، شیرے دار، نرم و نازک (پودا)۔ رُطُوبَۃ: تری، نمی، سیل، رطوبت، گیلا پن، ہوا میں رطوبت، نمی۔ رَاطِب: تر، نم، گیلا، مرطوب، نمناک۔ مُرَطِّبات: کسی عام جگہ یا تقریب میں فراہم کی جانے والی خوراک اور مشروبات کی ہلکی مقداریں۔

رطس: رَطَسَ ـ رَطْسًا ہُ: کو تھپڑ مارنا۔ اِرْطَسَّ ت الحجارۃُ علیہ: پر پتھروں کا تہہ بتہہ ہونا۔

رطل: ۱۔ رَطَلَ ـ رَطْلاً الشیءَ: کو ہاتھ میں لے کر اس کے وزن کا اندازہ کرنا۔ رَطَّلَ الشیءَ: کا رطل پیمانہ سے وزن کرنا۔ رَاطَلَ: رطلوں سے بیچنا۔ الرَّطْل و الرِّطْل جمع اَرْطال: ایک وزن بارہ اوقیہ یا ۲۵۶۴ گرام کا۔ (ارامی لفظ)

۲۔ رَطَلَ ـ رَطْلاً الرجلُ: دوڑنا۔ الرَّطْل و الرِّطْل: سبک و تیز رفتار گھوڑا۔ الرَّطْلَۃ: سبک رفتار گھوڑی۔ رِطْل کا مونث۔

۳۔ رَطَّلَ الشعرَ: بالوں میں تیل لگا کر ان کو نرم کرنا، ان میں کنگھی کرنا اور کھلا چھوڑ دینا۔ ـ و اَرْطَلَ الرجلُ: ڈھیلے کانوں والا ہونا۔ الرَّطْل و الرِّطْل من الرجال: کمزور لاغر آدمی۔ المُرَطِّل من الرجال: نرم، لمبا آدمی۔

۴۔ الرَّطْل: قریب البلوغ نرم و نازک اور پتلا دبلا لڑکا۔ ـ من الرجال: بیوقوف آدمی، بوڑھا اور کمزور آدمی۔ الرِّطْل: قریب البلوغ نرم و نازک اور دبلا پتلا لڑکا۔ الرُّطَیْلاء (ح): (الرُّتَیْلاء) کیڑے مکوڑے جیسے مکڑی مکھی وغیرہ۔

○ رَطْل جمع اَرْطال: وزن کا پیمانہ (مصر میں ۲۸،۴۴۹ گرام) شام میں ۲۰۲،۳ کلو گرام، بیروت اور الپو میں ۵۶۶،۲ کلو گرام کا)۔

رطم: ۱۔ رَطَمَ ـ رَطْمًا ہُ: کو کیچڑ میں ڈالنا یا ایسی مشکل میں پھنسانا جس سے خلاصی دشوار ہو۔ ـــ و اَرْطَمَ فی قعودِہِ: جم کر بیٹھنا۔ اِرْتَطَمَ: کیچڑ میں گر جانا یا ایسے معاملہ میں پھنس جانا جس میں معلوم نہ ہو کہ اس سے کیسے نپٹے۔ ـــ فی الامر: کسی امر میں الجھ جانا۔ ـــ علیہ الامرُ: پر کوئی امر مشتبہ ہونا، گڑبڑ ہونا۔ ـ الشیءُ: کا ڈھیر لگنا، انبار لگنا۔ الرُّطَمَۃ: ایسا معاملہ جس سے نپٹنے کی ترکیب سجھائی نہ دے۔ امرأۃٌ مَرْطُومَۃٌ: وہ عورت جس پر گناہ کی تہمت ہو۔

۲۔ رُطِمَ البعیرُ: اونٹ کو قبض ہو جانا۔ تَرَطَّمَ السلحَ: پاخانہ روکنا۔ الرُّطام: قبض۔

۳۔ اَرْطَمَ الرجلُ: خاموش رہنا۔

○ رَطَمَ ـ رَطْمًا ہ فی: کو (کسی ناخوشگوار چیز) میں پھنسانا، الجھانا، مبتلا کرنا، گھسیٹنا۔ اِرْتَطَمَ فی: میں گرنا، گر پڑنا، لڑھک جانا، الجھ جانا، پھنس جانا۔ ـــ: ساتھ لگے رہنا، چسپاں ہونا، (جہاز کا) ساحل پر چڑھ جانا۔ ـ ب: سے ٹکرا جانا۔ مَرْطَم: (سمندر میں) بند، پشتہ، مصنوعی بندرگاہ، حفاظتی بند۔

رطن: رَطَنَ ـ رَطَانَۃً و رِطانَۃً لہ و رَاطَنَہُ مُرَاطَنَۃً: سے عجمی زبان میں بات کرنا۔ تَرَاطَنَ القومُ و تَرَاطَنُوا فیما بینہم: آپس میں عجمی زبان میں گفتگو کرنا۔ الرُّطَیْنَی: غیر مفہوم کلام۔ کہا جاتا ہے: مارُطَیْناکَ ہذہ: یہ تمہاری کیسی گفتگو ہے جو سمجھ میں نہیں آتی۔

○ رَطَنَ ـ رَطَانَۃ و رِطَانَۃ: ایسی زبان بولنا جو سمجھ میں نہ آئے، لایعنی گفتگو کرنا، بے معنی باتیں کرنا، بڑ ہانکنا۔ رَطانَۃ و رِطانَۃ: لایعنی گفتگو، غیر ملکی بولی، کسی خاص طبقہ کی زبان یا محاورہ۔ رُطَیْنَی: لایعنی گفتگو، غیر ملکی بولی، کسی خاص طبقہ کی زبان یا محاورہ۔

رع: ۱۔ رَعَّ ـ رَعًّا تِ الریحُ: ہوا کا ٹھہرنا۔ الرَّعاع: رذیل لوگ۔ الرَّعاعۃ: بے عقل اور بغیر دل والا۔ (ح): شترمرغ۔

۲۔ رَعْرَعَ الماءُ: پانی کا سطح زمین پر لہریں مارنا۔ ـــ الفرسَ: گھوڑے پر اسے سدھانے کے لئے سوار ہونا۔ تَرَعْرَعَ الماءُ او السرابُ: پانی یا سراب کا جنبش و حرکت میں ہونا۔ ـ ت السِنُّ: دانت کا ہلنا۔ الرَّعْراع: بزدل۔

۳۔ رَعْرَعَہُ اللّٰہُ: اللہ کا کسی چیز کو اگانا۔ تَرَعْرَعَ الصبیُّ: بچہ کا بڑھنا، جوان ہونا۔ الرُّعْرُع و الرَّعْرَع جمع رَعارِع و رَعَارِیع: خوبصورت قد و جوانی والا۔ الرَّعْراع جمع رَعارِع و رَعارِیع: خوبصورت قد و جوانی والا، لمبا نرکل۔

○ رَعاع: بھیڑ، اژدہام، ہجوم، انبوہ، رذیلوں کی ٹولی، جم غفیر، بے ترتیب مجمع، عوام الناس، تیل تمبولی، نیچ ذات کے لوگ، گنوار، ردی یا نکمی چیز، فسادیے، دنگا کرنے والے، غنڈے، بازاری لوگ۔ رَعْرَع: جوانی کا آغاز ہونا۔ تَرَعْرَعَ: بڑھنا، پھیلنا، پھولنا، پنپنا، فروغ پانا، ترقی کرنا۔ رَعْرَع و رُعْرُع جمع رَعارِع: عنفوان شباب میں۔

رعب: ۱۔ رَعَبَ ـ رَعْبًا و رُعْبًا: ڈرنا۔ ـ الرجلَ: کو ڈرانا۔ رَعَّبَ تَرْعِیبًا و تَرْعابًا الرجلَ: کو ڈرانا۔ اِرْتَعَبَ: ڈرنا۔ الرُّعْب و الرُّعُب: خوف، ڈر۔ کہا جاتا ہے: فَعَلَ ذلکَ رُعْبًا لا رُغْبًا: اس نے وہ کام خوف سے کیا، رغبت سے نہیں کیا۔ سیلٌ راعِبٌ: خوف زدہ کرنے والا زبردست سیلاب۔ الرَّعِیب: خوف زدہ، ڈرا ہوا۔ کہا جاتا ہے: رجلٌ رعیبُ العین و مَرْعُوبُ العین: وہ بزدل آدمی جو ہر چیز کو دیکھتے ہی ڈر جائے۔ الرَّعّابۃ: لوگوں کو بہت ڈرانے والا۔ الرُّعْبُوب جمع رَعابِیب: بزدل۔ المَرْعَبۃ: دہشت ناک طور پر چونک اٹھنا۔ التِّرْعابۃ: بہت ڈرنے والا۔ آپ کہتے ہیں: ہو فی السلم تِلْعابۃ و فی الحرب تِرْعابۃ: وہ زمانہ امن میں بہت کھیلنے والا ہے اور جنگ میں بہت ڈرنے والا ہے۔

۲۔ رَعَبَ ـ رَعْبًا الإناءَ او الحوضَ: برتن یا حوض کو بھرنا۔ رَعَّبَ تَرْعِیبًا و تَرْعابًا الاناءَ: برتن کو بھرنا۔

۳۔ رَعَبَ ـ رَعْبًا السنامَ و نحوَہُ: کوہان وغیرہ کے لمبے لمبے ٹکڑے کاٹنا۔ رَعَّبَ تَرْعِیبًا و تَرْعابًا السنامَ: کوہان کے لمبے لمبے ٹکڑے کاٹنا۔ التَّرْعِیبۃ جمع

تَرَاعِیب: کوہاں کا ایک ٹکڑا۔

۴۔رَعَّبَ تَرْعِیبًا و تَرْعَابًا فلانًا: کے تیر میں پیکان لگانے کی جگہ کو درست کرنا۔الرُعْب و الرُعُب جمع رِعَبَة: تیر میں پیکاں لگانے کی جگہ۔

۵۔الرُعْب: جادو کا منتر۔الرَعَّاب: جادوگر۔ الرَعِیب و المُرْعَب: چربی دار، موٹا۔الرُعْبُوب والرُعْبُوبَة و الرِعْبِیب من الجواری: نرم و نازک اندام لڑکی۔

۶۔رَعْبَلَ اللحمَ: گوشت کے پارچے بنانا تاکہ آنچ کے اثر سے اچھی طرح پک جائے۔۔۔۔ الثوبَ: کپڑا پھاڑنا۔تَرَعْبَلَ اللحمُ: گوشت کے پارچے بننا تاکہ آنچ سے پک جائیں۔۔۔۔ الثوبُ: کپڑے کا پھٹنا، بوسیدہ ہونا۔الرَعْبَل من النساء: پھٹے پرانے کپڑے پہننے والی عورت۔الرِعْبَلَة جمع رَعَابل: پرانا کپڑا۔الرُعْبُولَة جمع رَعَابِیل: پرانا کپڑا۔کہا جاتا ہے: ثَوْبٌ رَعَابِیل: پھٹا پرانا کپڑا، پھٹا ہوا چیتھڑا، گوشت کا پارچہ۔

۷۔رَعْبَلَ الرجلُ: بیوقوف عورت سے شادی کرنا۔ الرَعْبَل من النساء: بے وقوف عورت۔

۸۔جملٌ رَعْبَل: موٹا اونٹ۔الرَعْبَلَة و الرَعْبِلیل من الریاح: ایک رخ سے نہ چلنے والی ہوا۔

○ رَعَبَ ـ رُعْبًا: گھبرانا، دہشت زدہ ہونا، ہول کھانا، سخت ڈرنا، خوف زدہ ہونا، خائف ہونا۔رَعَّبَ و اَرْعَبَ ہ: کو دہشت زدہ کرنا، ڈرانا، خائف کرنا، ہولا دینا، میں دہشت پیدا کرنا۔اِرْتَعَبَ: ڈر جانا، گھبرا جانا، دہشت زدہ ہو جانا، خوف زدہ ہو جانا۔رُعْب: سخت خوف، اندیشہ، خوف، کھٹکا، ہول دہشت۔ اِرْعَاب: ڈرانا، دھمکانا۔رَاعِب: دہشناک، خوفناک، ہولناک۔مَرْعُوب: دہشت زدہ، خوف زدہ، ڈرا ہوا، ہول کھایا ہوا۔مُرْعِب: خوفناک، ڈراؤنا، ہولناک، دہشت ناک، بہت بڑا، ناگوار۔

رعث: ا رَعَثَ ـ رَعْثًا و رَعِثَ ـ رَعَثًا ت العنزُ: بکری کا کنارہ گوش سے سفید ہونا۔تَرَعَّثَ و اِرْتَعَثَ ت المراۃُ: عورت کا بالیاں پہننا۔الرُعْث و الرَعَث: رنگین پشم جو ہودج کے اوپر لٹکاتے ہیں، مختلف قسم کے پھندنے جو پالکی کے اوپر لٹکاتے ہیں۔ رَعْثُ الرُمَّان: شگوفہ انار کی کلی۔الرَعْثَة و الرَعَثَة جمع رِعَاث و جج رُعُث: کان کی بالی، مرغ کی کلغی۔الرَعْثاء: بکری جس کے دونوں کانوں کا کٹا ہوا حصہ لٹکتا ہو۔

رعج: ا رَعَجَ ـ رَعْجًا و رَعَجَاہُ: کو غنی کرنا۔رَعَجَ ـ رَعَجًا المالُ او العددُ: مال مویشی اور گنتی کا بہت ہونا۔۔۔ الوادی: وادی کا بھر جانا۔اَرْعَجَ ہُ: کو غنی کرنا۔۔۔ الرجلُ: بہت مال اور مویشیوں والا ہونا۔ اِرْتَعَجَ المالُ: مال (مویشی) بکثرت ہونا۔۔۔۔ الوادی: وادی کا بھر جانا۔الرَعْج: بہت مویشی۔

۲۔رَعَجَ ـ رَعْجًا و رَعَجَانًا ہُ: کو بے کل و بے چین کرنا۔۔۔ البرقُ: بجلی کا لگاتار چمکنا۔اَرْعَجَ ہُ: کو بے کل و بے چین کرنا۔اِرْتَعَجَ الرجلُ: کانپنا۔کہا جاتا ہے: خرجوا ولهم ارتعاج: وہ ٹھاٹھیں مارتے نکلے۔۔۔ البرقُ: بجلی کا لگاتار چمکنا۔

رعد: ا رَعَدَ ـ رَعْدًا و رُعُودًا السحابُ: بادل کا گرجنا، کڑکنا۔کہا جاتا ہے: رَعَدَلی فلانٌ و بَرَقَ: فلاں شخص نے مجھے دھمکیاں دیں۔رعدت المرأة و بَرَقَت: عورت کا بناؤ سنگھار کر کے سامنے آنا۔اُرْعِدَ الرجلُ: کو گرج سے تکلیف ہونا، گرج سننا۔۔۔۔ زیدًا: زید کو ڈرانا دھمکانا۔۔۔ ہُ الخوفُ: کو خوف کا لرزا دینا، کپکپا دینا۔اُرْعِدَ: پر کپکپی طاری ہونا، لرزہ محسوس کرنا، کپکپاہٹ میں مبتلا ہونا۔تَرَعَّدَ: حرکت کرنا، کانپنا۔اِرْتَعَدَ: مضطرب ہونا، کانپنا۔الرَعْد (مص): بادل کی گرج۔کہا جاتا ہے: جاء بذات الرعد و الصلیل: وہ لڑائی لایا۔الرَعْدَة و الرِعْدة: کپکپی جو خوف وغیرہ سے لاحق ہو لرزہ۔الرَعَّاد: بہت گرجنے والا بادل، بہت بولنے والا (آدمی)۔ (ح): ایک قسم کی مچھلی جسے چھونے سے ہاتھ کانپنے لگتا ہے۔اسے سَمَكَةُ الرعد بھی کہا جاتا ہے۔ الرَاعِدَة جمع رَوَاعِد: گرجنے والا بادل۔صَلَفٌ تحت الراعدہ: وہ شخص جو بکواسی ہو، کام کی بات نہ کرتا ہو۔ذات الرَوَاعِد: مصیبت۔الرَعَّادَة: بہت بولنے والا۔

۲۔رَعْدَدَ: اصرار کے ساتھ مانگنا۔تَرَعْدَدَ: پر کپکپی طاری ہونا۔الرِعْدِید و الرِعْدِیدَة جمع رَعَادِید: بزدل بہت کانپنے والا۔نباتٌ رِعْدِیدٌ: نرم و نازک پودا۔

○ رَعَدَ ـ رَعْدًا: گرجنا، کڑکنا۔۔ ل ب: کو سے ڈرانا، خوف دلانا، ہیبت زدہ کرنا۔اَرْعَدَہ: کو لرزانا، کپکپا دینا۔اُرْعِدَ من: سے لرزنا، کانپنا، تھرانا، کوفت ہونا، کپکپانا، تھرتھرانا۔اِرْتَعَدَ: کانپنا، لرزنا، تھرانا، پر رعشہ طاری ہونا۔رَعْد جمع رُعُود: گرج، کڑک۔ رَعْدَة و رِعْدَة: تھرتھراہٹ، لرزہ، کپکپی، رعشہ۔ رَعَّاد: (اسم جنس واحد رعدہ) برقی چمک۔رِعْدِید جمع رَعَادِید: بزدل، ڈرپوک، بے ہمت۔

رعس: ا رَعَسَ ـ رَعْسًا: کانپنا، لرزنا، تھکاوٹ غیرہ سے کمزور چال چلنا۔۔۔ رَعْسًا و رَعَسَانًا رَأْسَہُ: سر کو بڑھاپے کے سبب ہلانا۔اَرْعَسَ ہُ: کو کپکپا دینا، لرزا دینا۔تَرَعَّسَ و اِرْتَعَسَ: کانپنا، لرزنا۔الرَعِیس: کانپنے والا، چلنے میں ڈگمگانے والا۔الرَعُوس: خوشی یا نیند کی وجہ سے سر ہلانا والا۔ناقةٌ رَاعِسَةٌ: چست اونٹنی۔

۲۔المِرْعَس: خسیس آدمی۔

رعش: ا رَعِشَ ـ رَعَشًا و اِرْتَعَشَ: کانپنا، کو لرزہ پڑنا، لرزہ براندام ہونا۔صفت: رَعِش و رعیش۔ رَعَّشَ و اَرْعَشَ ہُ: کو کپکپا دینا، لرزہ براندام کرنا، لرزانا، پر لرزہ ڈالنا۔الرَعِش و الرِعْشِیش: بزدل، لڑائی یا بھلائی کے کاموں کی طرف جانے میں جلدی کرنے والا۔الرِعْشَة: جلدی، عجلت۔الرُعَاش: مرض کے باعث انسان کو لاحق ہونے والا رعشہ۔ناقةٌ رَعُوش: بڑھاپے کے سبب سر ہلنے والی اونٹنی۔ المُرْعَش و المَرْعَش (ح): سفید کبوتر، جو ہوا میں اونچی اڑان کرتا ہے۔الرَعْشاء من النوق: تیز رفتاری کی وجہ سے جھوم کر چلنے والی اونٹنی۔۔۔ من النعام: تیز رفتار شتر مرغ۔

۲۔رَعَّشَ و اَرْعَشَ ہُ: کو عاجز کرنا۔

۳۔الرَعْشَن: کانپنے والا، بزدل، جلد باز۔

○ رَعَشَ ـ رَعْشًا و رَعِشَ ـ رَعَشًا: کانپنا، ہلنا، لرزنا۔اَرْعَشَ ہُ: کو کپکپا دینا، لرزہ براندم کرنا، لرزانا۔ اِرْتَعَشَ: کانپنا، ہلنا، لرزنا، کپکپانا، لرزہ براندام ہونا، پر لرزہ پڑنا۔رَعْشَة: تھرتھراہٹ، کپکپی، رعشہ (زمین کا) ہلنا، زلزلہ۔رَعْشَةُ الحُمَّی: بخار کی کپکی، اِرْتعاش: تھرتھراہٹ، کپکپی، کپکپاہٹ، زلزلہ۔

رعص: رَعَصَ ـ رَعْصًا و اَرْعَصَ الشیءَ: کو حرکت دینا، ہلانا، کھینچنا۔۔ علیه جلدُہُ: کی کھال کا پھڑکنا۔ تَرَعَّصَ و اِرْتَعَصَ: پیچ کھانا، ہلنا۔۔۔ علیه جلدُہُ: کی کھال پھڑکنا۔۔ الجَدْیُ: بکری کے بچہ کا خوشی سے پھدکنا، اچھلنا۔

○ تَرَعَّصَ و اِرْتَعَصَ: درد سے پہلو بدلنا، اینٹھنا، کو اینٹھن ہونا، تشنج ہونا، درد سے لوٹ پوٹ ہونا، چکر کھانا، کنڈل بنانا، بل کھاتے ہوئے چلنا۔

رعظ: ا رَعَظَ ـ رَعْظًا السهمَ: تیر میں پیکان لگانے کی جگہ بنانا، پیکان کی جگہ توڑنا۔رَعَّظَ الوتدَ: کیل کو اکھاڑنے کے لئے ہلانا۔اَرْعَظَ السهمَ: تیر میں پیکان لگانے کی جگہ بنانا، پیکان کی جگہ توڑنا۔ الرُعْظ جمع اَرْعَاظ: تیر میں پیکان لگانے کی جگہ۔کہا جاتا ہے: کسر علیه اَرْعَاظَ النبال: وہ

اس پر بہت غضبناک ہوا۔

۲۔رَعَظَ هُ عن کذا: کو میں ست بنانا، سے میں جلدی کرانا۔اَرْعَظَ فلاناً: کو ست بنانا، سے جلدی کرانا۔

رعف: اوعَفَ ےرَعْفًا الفرسُ الخیلَ: گھوڑے کا دوسرے گھوڑوں سے آگے نکل جانا ــــ رَعْفًا و رُعَافًا الرجلُ: کی نکسیر پھوٹنا۔وعِفَ ےرَعَفًا الدمُ: ناک سے نکسیر کا خون بہہ پڑنا، نکسیر پھوٹنا ــــ رَعْفًا و رُعَافًا الرجلُ: کی نکسیر پھوٹنا۔اَرْعَفَ هُ: سے جلدی کرانا۔ القِربَةَ: مشک کو چھلکنے تک بھر دینا۔ ــ القلمَ: قلم میں سیاہی زیادہ لگالینا۔اِرْتعَفَ: آگے بڑھنا، سبقت کرنا۔اِسْتَرْعَفَ: آگے بڑھنا، سبقت کرنا۔ ت الحَصی رِجْلَهُ: کنکریوں کا کسی کے پاؤں کو خون آلودہ کرنا۔الرُعْف (مص): نیزہ مارنے کی پھرتی۔الراعِف (فا) جمع رَوَاعِف: دوسرے گھوڑوں سے آگے نکل جانے والا گھوڑا، ناک کا کنارہ، پہاڑ کی چوٹی۔الرُعَاف: نکسیر۔الرَعُوف و الرَاعُوف و الراعُوفَة و الأُرْعُوفَة من البئر: کنویں کا پتھر جس پر کھڑے ہو کر پانی نکالیں۔

الرَعَّاف: بہت آگے بڑھنے والا، وہ شخص جس کو نکسیر پھوٹنے کی بڑی شکایت ہو، جس کی نکسیر اکثر پھوٹتی رہتی ہو۔الرَوَاعِف: نیزے۔المَرَاعِف: ناک اور اس کے آس پاس کی جگہ۔کہا جاتا ہے: فعلته علی الرغم من مَرَاعِفِهِ: میں نے اس کو اس کی مرضی کے خلاف کیا۔یہی معنی علی رغم انفه کے بھی ہیں: یعنی اس کی مرضی کے خلاف۔المُسْتَرْعِف من الخیل: آگے رہنے والا گھوڑا۔

۲وعَفَ ےرُعْفًا به البابُ: اچانک اندر آ جانا۔

۳۔الرُعَاف: بہت بارش۔الرُعُوف: ہلکی بارشیں۔الرُعَافِیّ: بہت فیاض بارش۔

○ رَعَفَ ےو رَعِفَ ـ: رَعَفَ انْفُهُ: کی نکسیر پھوٹنا۔

رُعَاف و رَعِیف: نکسیر۔راعِف: ناک کی نوک۔

رعق: رَعَقَ ےرُعَاقًا و رَعِیقًا بطنُ الدابّةِ: دوڑتے وقت جانور کے پیٹ سے آواز نکلنا۔

رعل: اوعَلَ ےرَعْلاً الشیءَ: کا شگاف فراخ کرنا۔ ــ فلاناً: کو زور سے تیر مارنا۔اَرْعَلَ هُ: کو زور سے تیر مارنا۔

۲وعِلَ ےرَعَلاً: احمق ہونا۔الأَرْعَل مونث رَعْلاء جمع رُعْل: احمق۔الرَعَالة: حماقت۔

۳وعِلَ ےرَعَلاً النباتُ: پودے کی شاخوں کا لمبا ہو کر لٹکنا۔صفت اَرْعَل۔ رَعَّلَ الکرمُ: انگور کی بیل کا پھوٹنا۔رَعَلُ الرجُلِ: کپڑے۔الرُعْلَة جمع رُعَل: انگور کی کونپل۔الرَعْلَة جمع رِعَال و اَرْعَال و اَرَاعِیل: اونٹنی یا بکری کا کان جسے چھیدا گیا ہو۔الأَرْعَل: لمبی اور لٹکتی ہوئی شاخوں والا پودا۔نبتٌ اَرْعَل: لمبا پودا جس کی شاخیں لٹکتی ہوں۔ضربٌ اَرْعَل: سخت چوٹ جس سے گوشت کٹ کر لٹکنے لگے۔

۴۔اِسْتَرْعَلَ الرجلُ: حملہ میں سب سے آگے چلنا ــــ تِ الغنمُ: بکریوں کا آگے پیچھے چلنا۔الرَعْل: پہاڑ کی نکلی ہوئی چوٹی۔الرُعَال: ناک سے بہنے والا مادہ، ریزش۔الرَعْلَة جمع رِعَال و اَرْعَال و اَرَاعِیل: گھوڑوں یا گائیوں کا گلہ جو آگے ہو۔(کہا جاتا ہے: اقبلت الخیلُ رِعالاً و اَرَاعِیلَ: گھوڑے آگے آگے آئے)۔(ح): شتر مرغ۔اراعیلُ الریاح او السحاب: ہواؤں کے پہلے جھونکے یا ابتدائی بادل۔

الرَعِیل جمع رِعَال: آگے رہنے والا گھوڑوں کا گلہ، آدمیوں کا گروہ یا پرندوں کا ٹولہ، لشکر کی وہ صف جو دوسری صف کے پیچھے رکھی جاتی ہے تاکہ ضرورت کے وقت اس کی حمایت کرے۔المَرَعَّل: عمدہ مال۔

المُسْتَرْعِل: گلہ سے نکلا ہوا جانور۔

۵۔الرِعْل (ح): شہد کی نر مکھی۔الرُعْلَة: پھولوں کا گجرا، ہار۔الرَعْلَة جمع رِعَال و اَرْعَال و اَرَاعِیل: عیال۔

○ رُعْلَة: پھولوں کا ہار۔رَعِیل جمع رِعَال: بکتر بند، موٹرائے ہوئے یا رسالہ کے فوجیوں کا دستہ۔

رعم: اوعَمَ ےرَعْماً الشیءَ: کی نگہبانی کرنا ــــ الشمسَ: سورج کے ڈوبنے کا انتظار کرنا۔الرُعَام: نظر کی تیزی۔

۲وعَمَ ے رُعَاماً و رَعُمَ ے رَعَامَةً و اَرْعَمَ ت الشاةُ: بکری کا بہت دبلا ہونا جس کی وجہ سے اس کے ناک کی ریزش بہنا صفت رَعُوم۔رَعَّمَ الشاةَ: بکری کی ناک کی ریزش صاف کرنا۔الرُعَام جمع اَرْعِمَة: رینٹ، ناک، رطوبت۔

۳۔الرِعْم: چربی۔اُمّ رِعْم (ح): بجو۔الرُعُوم: نفس۔الرُعَامَة و الرُعَامَی (ن): ایک قسم کا درخت۔

○ رُعَام: گھوڑوں کی ایک بیماری جس میں جبڑوں کے نیچے ورم آ جاتا ہے اور ناک بہنے لگتی ہے یہ بیماری انسان کو بھی لگ جاتی ہے۔

○ رَعْمَسِیس: رمسیس (مصری بادشاہوں کا نام)۔

رعن: اوعَنَ ےرَعْنًا و رَعِنَ ےرَعَنًا و رَعُنَ رُعُونَةً: بیوقوف ہونا، کلام میں بیوقوف اور طیش والا ہونا۔صفت اَرْعَن۔

۲وعَنَ ےرَعْنًا: ڈھیلا ہونا ــــ تْهُ الشمسُ: دھوپ سے کسی کے دماغ کا متاثر اور ڈھیلا ہو کر بیہوش ہو جانا۔وعِنَ ےرَعَنًا و رَعُنَ ےرُعُونَةً: ڈھیلا ہونا۔

۳۔الرَعْن جمع رِعَان و رُعُون: پہاڑ کی چوٹی، لمبا پہاڑ۔الأَرْعَن: چوٹی والا پہاڑ، لمبی ناک والا۔الرَعُون: رات کی تاریکی، سخت اور بہت حرکت کرنے والا۔

○ رَعُنَ ےرُعُونَةً: بہکا ہوا ہونا، بے عقل ہونا، سنکی ہونا، ہرزہ سرا ہونا۔وعَنَ ےرَعْنًا تْهُ الشمسُ: کسی پر لو کا اثر ہو جانا، گرمی کا اثر ہو جانا۔رَعْن: لو کا اثر، گرمی کا اثر، جمع رِعَان: پہاڑ کی چوٹی۔اَرْعَن: ہرزہ سرا، سنکی، بے عقل، غیر سنجیدہ، بے ادب، جلد باز، عاقبت نااندیش، بے پروا، غافل، کند ذہن، غبی، بیوقوف، احمق، سادہ لوح، ڈانوا ڈول، متلون، ناپائیدار۔

رُعُونَة جمع رعونات: چھچھورا پن، بیہودگی، بے ادبی، غیر سنجیدگی، غفلت، بے پروائی، خود غرضی، بے مروتی۔

رعا: رَعَا ےرَعْوًا و رِعْوَةً و رَعْوَةً و رُعْوَةً: اپنی جہالت و غلطی سے باز آنا۔اِرْعَوَی اِرْعِوَاءً عن الجهل: جہالت سے رکنا، باز رہنا (صفت مُرْعَوٍ): رجوع کرنا۔الرَعْوَی و الرُعْوَی و الرُعْیَا: جہالت سے رجوع۔

○ رَعَا ےرَعْوًا و رَعْوَةً و رُعْوَةً و رَعْوَی و رُعْوَی و اِرْعَوَی من/عن: گناہ، غلطی وغیرہ سے باز رہنا ــــ: پچھتانا، پشیمان ہونا، ہاتھ ملنا، بڑی مشکل یا شکوک و شبہات کے بعد کوئی بات سمجھ جانا یا قبول کر لینا۔اِرْعَوَی عن غَیِّهِ: پچھتانا، پشیمان ہونا، راہ راست پر آ جانا۔رَعْوَی و رُعْوَی: پشیمانی، پچھتاوا، ترمیم، تبدیلی، تفسیر، انابت، رجوع الی اللہ۔

رعی: اوعَی ےرَعْیًا و رِعَایَةً و مَرْعًی ت الماشیة الکلاءَ: مویشیوں کا گھاس چرنا ــــ الماشیةَ: مویشیوں کو گھاس چرنے کے لئے کھلا چھوڑ دینا۔

رَاعَی ت الارضُ: زمین کا بہت چراگاہ والی ہونا۔ ــ الحمارُ الحُمُرَ: گدھے کا اور گدھوں کے ساتھ چرنا۔اَرْعَی اِرْعَاءً الماشیةَ: مویشیوں کو چرانا ــــ المکانَ: کسی جگہ کو چراگاہ بنانا ــــ ت الارضُ: زمین کا بہت گھاس والی ہونا ــــ اللہ الماشیةَ: اللہ تعالیٰ کا مویشیوں کے لئے چارہ اگانا۔تَرَعَّی و اِرْتَعَی ت الماشیةُ: مویشیوں کا چرنا۔اِسْتَرْعَی اِسْتِرْعَاءً الماشیةَ: مویشی چرانے کے لئے کہنا۔

ہٗ ماشیۃً: سے اپنے مویشی چرانے کے لئے کہنا یا رکھوالی کے لئے کہنا۔ ضرب المثل ہے: من استرعی الذئبَ فقد ظلمَ: یہ ضرب المثل اس شخص پر بولی جاتی ہے جو خائن سے امانت داری کی امید رکھے۔ ضرب المثل کا معنی ہے: جس نے بھیڑیے سے رکھوالی کی خواہش کی اس نے ظلم کیا۔ الرِّعی جمع ارْعاء گھاس۔ رِعیُ الابل (ن) ایک پودا۔ ـــ الحمام (ن): ایک پودے کا نام۔ الرِّعیۃ: چرائی۔ المَرْعَی (مص) جمع مَرَاعٍ: گھاس۔ ـــ والمَرْعاۃ: چراگاہ۔ راعی الماشیۃ جمع رُعاۃ و رُعیان و رُعاء و رِعاء مونث راعِیۃ جمع رَوَاعٍ: چرواہا، مویشیوں کا نگہبان۔ راعی البستان و راعیۃ الاُتن: ہڈیوں کی ایک قسم۔ راعیۃُ الرأس (ج): جوں۔ ـــ و رَوَاعی الشیب بڑھاپے کا آغاز۔ الرَّعِیَّۃ: چرنے والے مویشی۔ وہ مویشی جو چرائے جائیں۔ الرَّعَاوی و الرُّعَاوی لوگوں کے ارد گرد چرنیوالے مویشی۔ الرَّعَاوِیَّۃ: ہر ایک کے چرائے جانے والے مویشی۔ الاُرْعاوِیَّۃ: بادشاہ کے چرائے جانے والے مویشی۔

۲۔ رَعَی ـ رَعْیًا و رِعایۃً و مَرْعًی النجومَ: ستاروں کا مشاہدہ کرنا۔ راعَی مراعاۃَ النجوم: ستاروں کا مشاہدہ کرنا۔ ـــ الامرَ: معاملہ کے نتیجہ وانجام پر نظر رکھنا۔ ـــ الرجلَ: کو اپنے اوپر احسان کرتے ہوئے دیکھنا۔ راعِی الجوزاء و راعی النعائم (فلک): دو ستاروں کے نام۔

۳۔ رَعَی ـ رِعایۃَ الامیرِ رَعِیَّتَہٗ: اپنی رعایا پر سیاست رانی کرنا، مملکت کا انتظام سرانجام دینا۔ ـــ علیہ حرمتَہٗ: کی حرمت کا لحاظ کرنا۔ ـ الامرَ: معاملہ کی حفاظت کرنا۔ رَعَّی ترعِیَۃً ہٗ: کو رعاہ اللہ (اللہ سے محفوظ رکھے) کہنا۔ راعَی مُراعاۃً الامرَ: کی حفاظت کرنا۔ اَرْعَی اِرْعاءً علیہ: پر شفقت و مہربانی کرنا۔ اِسْتَرْعَی اِسْتِرْعاءً ہٗ الشیءَ: کو کسی شئے کی حفاظت کے لئے کہنا۔ الرَّعْیَ: کہا جاتا ہے: رَعْیًا لک خدا تم کو بچائے رکھے۔ الرُّعْیا و الرُّعْوَی و الرَّعْیاء و الرَّعْوَی: حفاظت۔ الراعِی (فا) جمع رُعاۃ و رُعیان و رُعاء و رِعاء مونث راعِیۃ جمع رَوَاعٍ: حاکم جو لوگوں کے معاملات کا انتظام کرے جیسے: اسقف (لاٹ پادری) بَطْرِیَرْک (سردار قبیلہ، اسقف) وغیرہ۔ المَرْعِیّ: چرایا ہوا، حفاظت کیا ہوا۔ الرَّعِیَّۃ جمع رَعایا قوم، لوگ، عام لوگ جن پر کوئی حاکم ہو، کسی حاکم کے ماتحت رعایا۔ رَعِیَّۃُ و رَعایا المَلِکِ: بادشاہ کے ماتحت لوگ۔ رَعِیَّۃُ الاسقف: جو کسی لاٹ پادری کے ماتحت ہوں۔

۴۔ راعَیتُہٗ سمعی: میں نے اس کی طرف کان لگایا۔ کہا جاتا ہے: ھو لا یراعی الی قول احدٍ: وہ کسی کی بات پر دھیان نہیں دیتا۔ ارْعَیتُہٗ سمعی: میں نے اس کی بات کو توجہ سے سنا۔ اِسْتَرْعَی اِسْتِرْعاءً ہٗ السمعَ: کسی سے کان رکھنے کے لئے کہنا، سے توجہ کرنے کی خواہش کرنا۔ الراعِی جمع رُعاۃ و رُعْیان و رُعاء و رِعاء مونث راعِیَۃ جمع رَوَاعٍ: بہت الفت کرنے والا۔

۵ رَعَی ـ رَعْیًا و رِعایۃً و مَرْعًی: چرنا۔ ـــ ہٗ (جانوروں کے ریوڑ) کی دیکھ بھال کرنا۔ ـــ رَعْیًا و رِعایۃً ہٗ: کی حفاظت کرنا، نگہبانی کرنا، کو بچائے رکھنا، کو زیر حمایت لینا۔ ـ ہٗ/ ہٗ کی نگرانی یا نگہداشت کرنا۔ ـــ ہٗ کو بچائے رکھنا، کو کرنے کے لئے خاص طور پر فکر مند ہونا، کا بیڑہ اٹھانا، پر عمل کرنا، کو یاد رکھنا، ذہن میں رکھنا، کی طرف توجہ کرنا، پر کان دھرنا، کا خیال رکھنا، کا لحاظ کرنا، پر جما رہنا، کے حسب ہدایت یا حسب خواہش کام کرنا۔ ـــ عھدًا او معاھدۃً عہد و پیمان یا معاہدہ کے مطابق عمل کرنا۔ ـــ ہٗ کی طرف توجہ کرنا، کی گنجائش رکھنا، کو مدنظر رکھنا، کو پیش نظر رکھنا، کی گنجائش کو مدنظر رکھنا۔ راعَی ہٗ کی نگرانی کرنا، کو قابو میں رکھنا، پر کڑی نظر رکھنا، کو برقرار رکھنا، کو محفوظ رکھنا، کو یاد رکھنا، ذہن میں رکھنا، کی طرف توجہ کرنا، پر کان دھرنا، کا خیال رکھنا، کا لحاظ کرنا، (ضوابط) کے مطابق عمل کرنا، کی طرف توجہ کرنا، کی گنجائش رکھنا، کو حساب میں رکھنا، کا خیال کرنا، کو مدنظر رکھنا، کو پیش نظر رکھنا، کی گنجائش کو مدنظر رکھنا۔ ـــ ہٗ کا پاس کرنا، ادب کرنا، احترام کرنا۔ ـــ ان: خیال رکھنا کہ مبادا و یکھنا کہیں۔ راعَی خاطِرَہٗ: کے جذبات اور خواہشات کا پاس کرنا، لحاظ کرنا، کی بات رکھ لینا۔ ارْعَیتُہٗ سَمْعِی: میں نے اس کی بات پر کان لگائے، اسے سننے کی کوشش کی۔ ارْعِنی سَمْعَک: میری بات غور سے سنو۔ ارْعَی ہٗ نظرَہٗ: کو توجہ سے دیکھنا۔ ارْتَعَی: مویشیوں کا چرنا، چراگاہ میں چرنا۔ اِسْتَرْعَی نظرَہٗ: کی آنکھوں کو کشش کرنا۔ ـ انتباھَہٗ: کی توجہ مبذول کرانا۔ ـ ہٗ پر عمل کرنا۔ رَعْی نگرانی، نگہداشت، حفاظت، سرپرستی۔ ـــ ل: کی پابندی، پر عمل، پر استقامت۔ رَعْیًا لک: خدا ...رے ساتھ ہو۔ رَعِیَّۃ جمع رَعایا: ریوڑ، گلہ، چھوٹے کلیسائی حلقہ کی آبادی۔ رعیت، شہری، باشندہ۔ رَعْوِی جمع رَعَاوِی و رِعَائی: شعبانی، راعیانہ، گڈریوں سے متعلق دیہاتی۔ کنیسۃ رعویۃ چھوٹے کلیسائی حلقہ کا گرجا، کلیسا۔ رسالۃ رِعَائِیۃ: لاٹ پادری کا مراسلہ۔ رَعْوِیَّۃ: شہریت، قومیت۔ مَرْعًی جمع مَرَاعٍ: چراگاہ، گھاس کا قطعہ، چرنے والی زمین۔ رِعایۃ: حفاظت، نگرانی، نگہداشت، توجہ، پاس، لحاظ، مروت، سرپرستی، اہتمام، کفالت، ضمانت، زیر حمایت علاقہ۔ تحتَ رِعایۃِ: کے زیر اہتمام، کے زیر سرپرستی، کی ضمانت سے۔ مرکزُ رعایۃ الطفل: بچوں کے لئے مرکز صحت۔ شرط معاملۃِ الدولِ الاکثرِ رعایۃً: سب سے زیادہ پسندیدہ قوم کی شق۔ مُراعاۃ: پاس، لحاظ، احترام، (کی) تعمیل، پابندی، (پر) عمل۔ مُراعاۃً لِ: کے پاس ادب سے، کے لحاظ کی وجہ سے، کے لئے، کے واسطے، کی خاطر، کی پابندی میں، پر عمل کرتے ہوئے۔ مراعاۃً لِخَواطِرِھم: کے لحاظ کی وجہ سے، ان کے جذبات و خواہشات کے احترام کی وجہ سے۔ مع مراعاۃِ ھذا: اس کا خیال کرتے ہوئے، کے مدنظر کے پیش نظر، کی طرف توجہ کرتے ہوئے۔ راعٍ جمع رُعاۃ و رُعْیان و رُعاء: گڈریا، چرواہا، راعی، نگہبان، محافظ، گلہ بان، سرپرست، مربی، پیش کار، ذمہ دار، کفیل، ضامن، غیر مقلد پادری۔ مَرْعِیّ: (پر) عمل کیا ہوا، کے حسب ہدایت یا حسب خواہش کیا ہوا۔

رغ: رَغْرَغ: نیکی میں منہمک ہونا۔ ـــ ت اِبِلُہٗ: کے اونٹوں کا ہر روز جب چاہا پانی پینے آنا۔ ـــ الامرَ معاملہ کو پوشیدہ رکھنا، چھپانا۔

رغب ا۔ رَغِبَ ـ رَغْبًا و رُغْبًا و رَغْبَۃً فیہ: کو چاہنا، کی خواہش کرنا، سے محبت کرنا۔ ـــ عنہ: سے منہ پھیرنا، اعراض کرنا، روگردانی کرنا، کو چھوڑنا۔ ـــ بہ عن غیرہ: کو کسی پر فضیلت دینا، برتری دینا، ترجیح دینا۔ ـ رَغَبًا و رَغْبًی و رُغْبَی و رُغْبَۃً و رَغَبَۃً و رَغَبُوتًا و رَغَبانًا و رَغْباءَ الیہ: کو عاجزی و خواری سے مانگنا، کی التجا کرنا۔ رَغَّبَ ہٗ: کو اس کی مرغوب شئے دینا۔ ـــ ہٗ فی الشیءِ کو کی رغبت دلانا، میں کی خواہش پیدا کرنا۔ ارْغَبَ ہٗ فی الشیءِ کو کی رغبت دلانا، میں کی خواہش پیدا کرنا۔ کہا جاتا ہے: ارْغَبَ اللّٰہُ قدرَک اللہ تعالیٰ تمہاری قدر و شان کو بلند کرے۔ تَراغَبَ الناسُ فی الخیر: لوگوں کا بھلائی و خیر کی خواہش کرنا، ان میں رغبت رکھنا۔ ارْتَغَبَ فیہ: کی رغبت کرنا، خواہش کرنا، کو چاہنا۔ الرَّغَب مرغوب۔

المَرغُوب: راغب۔ الرَغِیبَة جمع رَغَائِب: مرغوب شئے، بڑی بخشش۔

۲۔ رَغُبَ ـُ رُغبًا و رُغبًا و رَغَابَةً: بسیار خور ہونا، پیٹو ہونا۔ ــ الوادی: وادی کا بہت پانی سمانا۔ تَرَاغَبَ الوادی: وادی کا کشادہ و فراخ ہونا۔ الرُغُب و الرَغَاب من الارض: بارش کے پانی کو بہت جذب کرنے والی زمین۔ طریقٌ رَغِبٌ جمع رُغُب: کشادہ و فراخ راستہ۔ الرَغِیب جمع رِغَاب: بڑے پیٹ والا آدمی وغیرہ کہا جاتا ہے: حوضٌ رَغِیب و سقاءٌ رغیب: فراخ حوض کشادہ مشک۔ فرسٌ رَغِیبُ الخَطْوَة: کشادہ قدم اور بہت زمین طے کرنے والا گھوڑا۔ رَغِیبُ البطن: بہت کھاؤ، پیٹو۔ حِمْلٌ رَغِیبٌ: بھاری بوجھ۔ الرَغِیبة جمع رَغَائِب: رغیب کی مونث، بڑے پیٹ والی عورت۔

○ رَغِبَ ـَ رَغْبَةً و رَغَبًا فی: کی خواہش کرنا، کو چاہنا، کی آرزو کرنا، تمنا کرنا، کی التجا کرنا، درخواست کرنا، کی حرص کرنا۔ ــ الی/من فی: سے کو مانگنا۔ ــ الی/من أن: کو کچھ کرنے کے لئے کہنا۔ ـ فی: کی درخواست کرنا۔ ــ الی/مِن أن: سے کچھ کرنے کی درخواست کرنا۔ ــ فی علی: کو پر ترجیح دینا، کو سے زیادہ پسند کرنا، کو سے اچھا اور بہتر جاننا۔ ــ ب عن: کو پر ترجیح دینا، کو سے زیادہ پسند کرنا، کو سے اچھا اور بہتر جاننا۔ ــ فی/ب علی/عن: کو سے زیادہ پسند کرنا۔ ــ عن: کو ناپسند کرنا، سے سخت نفرت کرنا، نفرت کرنا، کراہت کرنا، متنفر ہونا، کے لئے ناپسندیدگی رکھنا۔ ـ ل ب: کے لئے (بھلا برا) چاہنا۔ لا یُرغَبُ فیه: ناپسندیدہ، ناگوار، تکلیف دہ۔ مَرغُوب فیه: لالچ، طمع یا حرص کیا ہوا، مطلوب، جس کی مانگ ہو، درخواست کیا ہوا، مرغوب، خاطر خواہ، پسندیدہ، مناسب۔ غیر مرغوب فیه: نامرغوب، ناپسندیدہ، نامناسب، غیر خاطر خواہ۔ شخص مرغوب فیه: مرغوب، مقبول، پسندیدہ شخص۔ شخص غیر مرغوب فیه: ناپسندیدہ یا غیر مقبول شخص۔ مرغوب عنه: ناپسندیدہ، ناگوار، تکلیف دہ، نامطلوب، قابل اعتراض، قابل نفرت۔ مُرَغِّبَات: دلکشیاں، کششیں، خوانده، منافع، برتریاں۔

رغث: ۱۔ رَغَثَ ـَ رَغْثًا الولدُ اُمَّهُ: بچہ کا اپنی ماں کا دودھ پینا۔ ــ ہٗ: کو بار بار نیزہ مارنا۔ رُغِثَ: کی پستان کی رگوں میں درد ہونا۔ اَرْغَثَتِ المرأةُ: عورت کا دائی پلائی ہونا۔ ــ تِ المرأةُ ولدَها: عورت کا اپنے بچہ کو دودھ پلانا۔ صفت: رَغُوث ورَغُوثَة و مُرْغِث۔ ـ ہٗ: کو پستان کی رگوں میں نیزہ مارنا، بار بار نیزہ مارنا۔ اِرْتَغَثَ الولدُ اُمَّهُ: بچہ کا ماں کا دودھ پینا۔ الرُغَثَاء: پستان میں دودھ کی آمد کی رگیں۔

۲۔ رَغَثَ ـَ رَغْثًا القومُ فلانًا: لوگوں کا کسی سے مانگ مانگ کر اس کا سارا مال ختم کر دینا۔ رُغِثَ: کثرت سوال کی وجہ سے کسی کا مال ختم ہو جانا۔

۳۔ المُرَغَّث: انگلی میں انگشتری پہننے کی جگہ۔

○ رَغَثَ ـَ رَغْثًا ها: جانور کا اپنی ماں کا دودھ پینا۔ رَغُوث: شیر خوار جوان مادہ جانور یا جس کا دودھ ابھی چھڑایا نہ گیا ہو۔

رغد: ۱۔ رَغِدَ ـَ رَغَدًا و رَغُدَ ـُ رَغَادَةً عیشُهُ: کی زندگی کا خوشحال و بامزہ ہونا۔ رَغْدٌ و رَغَدٌ و رَغِیدٌ: خوش حال و بامزہ (زندگی)۔ اَرْغَدَ القومُ: خوشحال اور آسودہ زندگی گزارنا۔ ــ اللّٰہُ عیشَهُ: اللہ تعالیٰ کا کسی کی زندگی کو آسودہ حال بنانا۔ ـ القومُ مواشیَهم: لوگوں کا اپنے مویشیوں کو آزادی سے چرنے دینا۔ اِسْتَرْغَدَ العیشَ: زندگی کو آسودہ پانا۔ قومٌ ونساءٌ رَغَدٌ: فراخ زندگی گزارنے والے مرد و عورت۔ یہ راغد کی جمع ہے جیسے خَدَم خادم کی جمع ہے۔ المَرْغَدَة: باغ۔

۲۔ اِرْغَادَّ: اپنے رائے میں متردد ہونا۔ ـ اللبنُ: دودھ کا کسی قدر گاڑھا ہونا اور پورا نہ جمنا۔ الرَغِیدَة: ایک قسم کا کھانا جو دودھ اور آٹے سے تیار کیا جاتا ہے۔

○ رَغُدَ ـُ رَغَادَةً و رَغِدَ ـَ رَغَدًا: زندگی کا خوشگوار ہونا، آرام دہ ہونا، تفکرات سے آزاد ہونا۔ رَغْد: آرام دہ، باآرام، تفکرات سے آزاد، خوشگوار سہانی (زندگی)۔ عیش رَغْد: متمول اور فراوان زندگی۔ رَغِید: آرام دہ، باآرام، تفکرات سے آزاد، خوشگوار سہانی (زندگی)۔ عیش رَغِید: فراوانی اور تمول کی زندگی۔ رَغَد: آرام، فراوانی، مرفہ الحالی، تونگری (زندگی کی)۔ رَغَادَة: آرام، فراوانی، مرفہ الحالی، تونگری (زندگی کی)۔

○ رَغْرَغَ: فراخی اور عیش و عشرت کی زندگی گزارنا۔ رَغْرَغ: بمعنی غَرْغَر۔ دیکھو غرغر۔

رغس: رَغَسَ ـَ رَغْسًا و اَرْغَسَ ہُ اللّٰہُ مالاً و ولداً: اللہ تعالیٰ کا کسی کو مال اور اولاد بہت دینا۔ اِسْتَرْغَسَ ہٗ: کو نرم سمجھنا۔ الرَغْس جمع اَرْغَاس: نعمت، برکت، نمو۔ المُرْغِس من العیش: فراخی کی زندگی۔

رغش: رَغَشَ ـَ رَغْشًا علیه: پر شور و شغب کرنا۔

○ اُرْغَاطَة جمع اُرْغَاطات و اَرَاغِیط: بوجھ اٹھانے کی کل، جہاز میں چیزیں اٹھانے کی کل۔

رغف: ۱۔ رَغَفَ ـَ رَغْفًا العجینَ: گندھے ہوئے آٹا کا پیڑہ بنانا۔ الرَغِیف جمع اَرْغِفَة و رُغُف و رُغْف و رُغْفان و تَرَاغِیف: گندھے ہوئے آٹا کا پیڑہ، روٹی، چپاتی۔

۲۔ رَغَفَ ـَ رَغْفًا البعیرَ: اونٹ کو آٹے وغیرہ کا لقمہ دینا۔

۳۔ اَرْغَفَ: تیز چلنا۔ ـ الیه: کو تیز نظر سے دیکھنا۔ وجهٌ مُرَغَّف: موٹا تازہ چہرہ۔

○ رَغِیف جمع اَرْغِفَة و رُغْفان و رُغُف: روٹی، چپاتی، میٹھا کلچا، بند، شیرمال، ایک قسم کی چھوٹی ڈبل روٹی۔

رغل: ۱۔ رَغَلَ ـَ رَغْلاً الولدُ اُمَّهُ: بچہ کا ماں کا دودھ پینا۔ اَرْغَلَتِ الامُّ ولدَها: ماں کا اپنے بچہ کو دودھ پلانا۔ ــ الجدیُ اُمَّهُ: بکری کے بچہ کا اپنی ماں کا دودھ پینا۔ الرَغُول: اپنی ماں کا دودھ پینے والا بکری کا بچہ۔ کہتے ہیں: هو رَمٌّ رَغُولٌ: وہ ہر چیز کو غنیمت سمجھنے والا اور اسے کھا لینے والا ہے۔

۲۔ اَرْغَلَ الرجلُ: غلطی کرنا، بہکنا، بھٹکنا، گم راہ ہونا۔ ــ الشیءَ: کو بے جگہ رکھنا، اس کی جگہ پر نہ رکھنا۔

۳۔ اَرْغَلَ الیه: کی طرف جھکنا، مائل ہونا۔

۴۔ اَرْغَلَ الزرعُ (ز): کھیتی کے خوشوں میں دانہ پڑنا۔

۵۔ اَرْغَلَ الماءَ: پانی بہت گرانا۔

۶۔ اَرْغَلَ المکانُ: کسی جگہ کا رُغل گھاس اُگانا۔ الرُغْل جمع اَرْغَال (ن): ایک تلخ گھاس۔

۷۔ الأرْغَلُ من العیش: آسودہ زندگی۔

رغم: رَغَمَ ـَ رَغْمًا ہٗ: کو مغلوب و مقہور کرنا۔ ــ الشیءَ: کو ناپسند کرنا۔ ــ رُغْمًا و رَغْمًا انفُهُ للّٰہ: اللہ تعالیٰ کے لئے ذلیل ہونا، فروتنی کرنا۔ صفت: رَاغِمُ الانف جمع رُغْمُ الاُنُوف: رَغِمَ ـَ رَغْمًا و رَغَمًا انفُهُ للّٰہ: اللہ تعالیٰ کے لئے ذلیل ہونا، فروتنی کرنا۔ ــ ہٗ: کو ناپسند کرنا۔ رَغَّمَ ہٗ: کو ذلیل کرنا اور اس کو رُغْمًا رُغْمًا کہنا یعنی اپنے لئے ذلت مانگ۔ ـ اَنفَهُ: اپنی ناک کو خاک آلود کرنا۔ کہا جاتا ہے: رَغَّمَ اللّٰہ انفه: اللہ تعالیٰ اس کو ذلیل و خوار کرے۔ ــ فلانٌ انفَهُ: فروتنی کرنا۔ رَاغَمَ ہٗ: باہم غضبناک ہونا، ایک دوسرے کو چھوڑنا اور آپس میں دشمنی کرنا، سے غصہ سے علیحدگی اختیار کرنا۔ اَرْغَمَ ہٗ: کو ذلیل کرنا، ناراض کرنا، ناپسندیدہ کام پر اُکسانا۔ ــ ہُ الذلَّ: عاجزی کا کسی کو گرد آلود کرنا۔ ـ

اللّٰہُ انفَہُ: اللہ تعالیٰ کا کسی کو ذلیل کرنا۔ــ اھلَہُ: اپنے اہل کو ناخوشی سے چھوڑ دینا۔ــ اللقمةَ من فيه: اپنے منہ کے لقمہ کو مٹی میں ڈالنا۔ــ ت الغنمُ او الظباء: بکریوں یا ہرنیوں کا رینٹ بہنا۔ تَرَغَّمَ عليه: پر غضبناک ہونا۔ــ تُ الرجلَ: میں نے اس کے خلاف طبع کام کیا۔ الرُّغم و الرَّغم و الرِغم: ناپسندیدگی (کہا جاتا ہے: انی علی رغمه: وہ اپنی خلاف مرضی آیا) جبر، ذلت، مٹی۔ راغِمُ الانْفِ جمع رُغُمُ الانوف: ذلیل۔ الرُّغَام جمع ارْغِمَة: رینٹ، ناک کی ریزش۔ الرَّغَام: مٹی یا مٹی ملی ریت، ذلت، مرضی کے خلاف فرمانبرداری۔ الرُّغَامَة: حاجت، ضرورت۔ کہا جاتا ہے: لی عند فلان رُغَامَة: فلاں کے پاس میری حاجت ہے۔ الرَّغْمَاء من الشاء: بکری جس کے ناک کے کنارے پر سفیدی یا ایسا رنگ ہو جو اس کے تمام جسم سے مختلف ہو۔ المَرْغَم و المَرْغِم جمع مَرَاغِم و الرغامی: ناک۔ المراغَم (مفعول): کھیلنے کا میدان، بھاگنے کی جگہ، جانے کی جگہ۔ (کہا جاتا ہے: اِذْلَی عن دارِ الھوان مُراغَمٌ: میرے لئے ذلت کے مقام سے بھاگنے کی جگہ ہے، قلعہ۔ المِرْغام مؤنث مِرْغَامَة: غضبناک کرنے والا، غصہ میں لانے والا۔ المَرْغَمَة: ناپسندیدگی۔ کہا جاتا ہے: فعلت ذلك علی مرغمته: میں نے وہ کام اس کی ناپسندیدگی کے باوجود کیا۔

○ ارْغَمَ ہٗ علی: کو کوئی کام کرنے پر مجبور کرنا، سے زبردستی کوئی کام کروانا، پر کوئی کام کرنے کے لئے دباؤ ڈالنا۔ رَغْمَ: کے باوجود، کے باوصف، کے ہوتے ہوئے، کے علی الرغم۔ رَغْمَ اَنْ: اگرچہ، ہر چند، باوجودیکہ۔ رَغْمًا عن: کے باوجود، کے باوصف، کے ہوتے ہوئے۔ رَغْمًا عن انفِہ اور علی الرغم من انفه: اس کی مرضی کے خلاف، کی عدول حکمی کرتے ہوئے، کو نیچا دکھانے، نقصان پہنچانے یا کی مخالفت کرنے کے لئے۔ بالرغم من، بالرغم عن اور علی الرغم من: کے باوجود، کے باوصف، کے ہوتے ہوئے، کے علی الرغم۔ بالرغم من کلِّ هذا: اس سب کے باوجود۔ بالرغم منه و علی الرغم منه: کی مرضی کے خلاف، اپنی مرضی کے خلاف، چاروناچار، بے دلی سے، بادلِ ناخواستہ، نارضامندی سے۔ علی رغمٍ مِنّی: میرے چاہنے کے بغیر۔ بالرغم من اَنَّ: اس حقیقت کے باوجود، اگرچہ، باوجودیکہ۔ لا ...... الا رَغْمًا: صرف چاروناچار، بے دلی سے، بادلِ ناخواستہ، صرف بڑی کوشش سے۔ رَغَام: مٹی اور ریت۔ رُغَام: بلغم، لیس دار مادہ۔ رُغَامَی: نرخرا، سانس کی نالی، ہوا کی نالی۔ مَرْغَمَة جمع مَرَاغِم: مجبوری، دباؤ، جبر، قوت، طاقت، نفرت، بیزاری، نارضامندی، ہچکچاہٹ، بیدلی، غیر آمادگی، ناپسندیدگی، کراہت۔ ارغام علی: پر مجبور کرنا۔ راغِم: نارضامند، غیر آمادہ، بیدل۔ وَاَنْفُهُ رَاغِمٌ: بے دلی سے، بادل ناخواستہ، چاروناچار، نارضامندی سے۔

رغن: رَغَنَ ـ رَغْنًا فيه: کی طمع کرنا۔ ارْغَنَ ہٗ: کو طمع و لالچ دینا۔

۲-رَغَنَ ـ رَغْنًا اليه: پر/کی طرف کان لگانا۔ ارْغَنَ اليه: پر/کی طرف کان لگانا۔ــ لفلانٍ: کی اطاعت کرنا۔ــ الامرَ: کام کو آسان و سہل کرنا۔

۳- الْاُرْغُن و الْاُرْغُنون: آرگن، ایک قسم کا باجہ۔

رغا: ارَغَا ـ رُغَاءً البعيرُ او النعامُ او الضبعُ: اونٹ کا بلبلانا، شتر مرغ کا اور بجو کا چیخنا چلانا۔ الصبیُّ: بچہ کا زور سے رونا۔ــ الرعدُ: بادل کا زور سے کڑکنا، گرجنا۔ رَغْوَاهٗ: کو ذلیل کرنا، مغلوب کرنا۔ رَغَّی تَرْغِيَةً هٗ: کو ذلیل کرنا، مغلوب کرنا۔ــ فلانًا: کو غضبناک کرنا۔ ارْغَی اِرْغَاءً هٗ: کو ذلیل کرنا، مغلوب کرنا۔ کہا جاتا ہے: ارغی الرجلُ و ازْبَدَ: آدمی غصہ سے چیخا اور دھمکی دی۔ اتيته فما اثغی ولا ارْغَی: میں اس کے پاس آیا تو اس نے مجھ کو نہ بکری دی نہ اونٹنی۔ الراغية: اونٹنی۔ کہتے ہیں: ماله ثاغِيَةٌ ولا راغِيَةٌ: اس کے پاس بکری ہے نہ اونٹنی۔

۲-رَغَا ـ رَغْوًا و رَغَّی ترغِيَةً و ارْغَی اِرغاءً اللبنُ و نحوه: دودھ وغیرہ میں جھاگ اٹھنا۔ اِرْتَغَی اللبنَ: دودھ سے جھاگ اتارنا۔ــ الرِغْوَةَ: جھاگ پینا۔ الرُّغْوَة و الرَّغوة و الرِغوة جمع رُغًی و رِغًی و الرُّغايَة و الرِغاية و الرِغاوَة و الرُّغاوَی و الرَّغاوَی من اللبن: دودھ کا جھاگ۔ المِرْغَاة: کف گیر۔ المُرَغّی من الكلام: مبہم کلام۔

○ رَغَا ـ رَغْوًا: جھاگ لانا، جھاگ دینا۔ ارْغَی: جھاگ لانا، جھاگ دینا۔ ارْغَی و ازْبَدَ: سخت غصہ ہونا۔ رَغْوَة و رُغْوَة جمع رَغاوٍ: جھاگ، پھین، صابن کا جھاگ یا پھین، دھات کا میل۔ رَغْوِیّ: کف آلود، جھاگ کا (سا)، محض لفاظی پر مشتمل۔ رَغَّاء: باتونی مقرر، بے معنی باتوں میں وقت ضائع کرنے والا، بکواسی، باتونی، بھڑ بھڑیا، بکو۔ رُغَاوَة: جھاگ، پھین۔ مالهُ ثاغِيَةٌ و لا راغِيَة: اس کے پاس مطلقاً کچھ نہیں، وہ تمام وسائل سے محروم ہے۔ لفظی مفہوم: اس کے پاس نہ تو میں میں کرنے والی بھیڑ ہے نہ بلبلانے والا اونٹ۔

رف: ارَفَّ ـ رَفًّا: بہت کھالینا۔ــ اللبنَ: دودھ ہر روز پینا۔ــ شَفَتَيْهِ: اپنے ہونٹ چوسنا۔ــ الدابَّةَ: جانور کو بھوسہ کھلانا۔ الرُّف و الرُّفَّة: بھوسہ، بھوسے کا چورا۔ الرِف: ہر روز کا پینا۔ کہا جاتا ہے: اَخَذَتْهُ الحُمَّى رِفًا: اس کو ہر روز بخار آیا۔ الرُفَاف: بھوسے کا چورا۔

۲-رَفَّ ـ رِفَافَةً هٗ: کی خدمت کرنا، سے احسان، بھلائی کرنا، کی ہر قسم کی خدمت کرنے میں کوشش کرنا۔ــ الناسُ به: کو لوگوں کا گھیر لینا (کہا جاتا ہے: ذَهَبَ من كان يحفُّهُ و يرفُّهُ: جو اسے سینے سے لگاتا تھا اور اس سے ہمدردی کرتا تھا چلا گیا۔) ــ به: کی عزت و اکرام کرنا۔ــ الی كذا: سے خوش ہونا۔ ارَفَّ ارْفافًا تِ الدجاجةُ علی بَيْضِها: مرغی کا اپنے انڈوں پر پر پھیلانا۔

۳-رَفَّ ـ رَفًّا تِ العينُ: آنکھ کا پھڑکنا۔ــ البرقُ: بجلی کا چمکنا، کوندنا۔ــ رَفًّا و رَفِيفًا لونُهٗ: کا رنگ چمکنا، تمتمانا۔ــ و اِرْتَفَّ النباتُ: سبزہ کا لہلہانا۔ الرَفِيف: فراخ سالی۔ فَتًی رفيفُ الاخلاق: اچھے اخلاق والا نوجوان۔ الرَفَّاف: اسم مبالغہ، بہت چمکدار۔ کہا جاتا ہے: ثغرٌ رَفَّاف: بہت چمکدار دانت۔

۴-رَفَّ ـ رَفًّا البيتَ: گھر کے لئے الگنی بنانا۔ الرَف (مص) جمع رُفُوف و رِفَاف: الگنی یا مچان۔ الرَفِيف: چھت۔

۵-رَفَّ ـ رَفًّا ثَوْبَهٗ: دوسرا کپڑا لگا کر اس کو نیچے سے کشادہ کرنا۔

۶- الرَف جمع رُفُوف و رِفاف: باریک، عمدہ ریت، مویشیوں کا ریوڑ، پرندوں کا جھنڈ، ٹولہ، نرم کپڑا، بکریوں کا باڑہ۔ الرِف: اونٹوں کا گلہ۔

۷- رَفْرَفَ الشيءُ: چیز کا آواز نکالنا۔ــ الطائرُ: پرندہ کا پر پھڑپھڑانا۔ الرَفْراف (ح): ایک قسم کا پرند۔ اسے خاطف ظلہ بھی کہتے ہیں۔

۸- الرَفْرَف: جمع رَفارِف: لکڑی وغیرہ کی الگنی یا مچان جس پر گھر کی چیزیں رکھتے ہیں، درخت یا پودے کی لٹکنے والی شاخ۔ ہر زائد موڑی ہوئی شے، فرش، بچھونا، تکیہ، ریشمی باریک کپڑا، کپڑے کا ٹکڑا جو پردوں اور

خیموں کے زیریں حصہ میں سیا جاتا ہے۔ (کہا جاتا ہے: ضربت الریحُ رفرفَ الفسطاط: ہوا خیمہ کے نچلے حصہ کو لگی) خیمہ کا دامن، زرہ کے کنارے، زرہ کا لٹکنے والا حصہ۔ رفرف الدِرْع: جالی دار بنی ہوئی زرہ۔

○ رَفَّ ـِـ رَفًّا و رَفِیفًا: چمکنا، روشن ہونا، جگمگانا، تاباں ہونا، درخشاں ہونا، بھڑکنا، رہ رہ کر چمکنا، جھلملانا، ٹمٹمانا، جھمکنا۔ ـُـ رَفًّا: کانپنا، تھرانا، پھڑکنا، (پرندہ کا) پر جھاڑنا، پھڑ پھڑانا، پروں کو پھڑ پھڑانا، تھوڑے فاصلہ تک اڑنا، لہرانا، لہلہانا، کا دریا بہنا، چمکنا، کوندنا، ایک لحہ کے لئے شعلہ کا لرزنا، یا لپکنا، اچانک دکھائی دینا۔ ـُـ لـ: کو خوش کرنے کے لئے بے چین و بے تاب ہونا، کی تندہی سے خدمت کرنا۔ رَفَّ علی ذاکرتہ: کو اچانک سوجھنا، ذہن میں یکا یک آنا، بجلی کی طرح (خیال) کوندنا۔ رَفّ: (پرندوں کی) پرواز، جھولی۔ رَفّ جمع رُفُوف و رِفاف: دیوار کا طاقچہ، تختہ، ریک، خانہ گر، کھڑی چٹان کے پہلو سے ابھرا ہوا پتھر۔ وضعه علي الرف: کو تختہ پر رکھنا، ایک طرف رکھنا، کھٹائی میں ڈالنا۔ رَفّـاف: چمکدار، روشن، تابان، شعلہ فشاں، چمکتا ہوا، دمکتا ہوا، منور۔

رفا: ا۔رَفَأَ ـَـ رَفْأً السفینةَ: کشتی یا جہاز کو کنارے کے قریب کرنا۔ ـــ الثوبَ: کی پھٹن کو سینا، کپڑا رفو کرنا۔ ـــ بینَهم: کے مابین صلح کرانا۔ اَرْفَأَ الیه: کے قریب ہونا، کے پاس پناہ لینا۔ ـــ ت السفینةُ: کشتی یا جہاز کا کنارے یا ساحل سے قریب ہونا۔ ـــ الشيءَ الیه: چیز کو اپنے قریب کرنا۔ ـــ الرجلُ: کنگھی کرنا۔ الرَفّاء: رفوگر۔ المَرْفَأ و المُرْفَأ جمع مَرافِئ من البحر: بندرگاہ۔

۲۔رَفَأَ ـَـ رَفْأً هُ: کو خوف سے تسکین دینا، سے دوستی کا اظہار کرنا۔ رَفَّأَ ترفِئةً و ترفیئاً هُ: کو مبارکباد دینا اور بالرخاء و البنین کہنا۔ ان الفاظ سے شادی شدہ کو دعا دی جاتی ہے کہ تم دونوں کے درمیان اتحاد و اتفاق رہے اور تم کو اولاد نصیب ہو۔ رَافَأَ و اَرْفَأَ هُ: سے مدارات کے ساتھ پیش آنا، محبت کا اظہار کرنا۔ تَرافَأَ القومُ علی الشيءِ: پر آپس میں اتفاق کرنا، باہم مدد کرنا۔ الرِفاء: اتفاق، اتحاد۔

○ رَفَأَ ـَـ رَفْأً هُ: کپڑے کی مرمت کرنا، اصلاح کرنا، کپڑے کو رفو کرنا، کپڑے کی پھٹی ہوئی جگہ سی دینا، رفو کرنا۔ ـــ هُ: کشتی کو کھینچ یا گھسیٹ کر کنارے پر لانا۔ رَفّاء: رفوگر۔ رِفاء: (ازدواجی) ہم آہنگی، محبت۔ بالرِفاء و البنین: (نئے شادی شدہ جوڑے کو دعا) اتفاق و اتحاد سے رہو، اور تمہارے بچے ہوں۔ مَرْفَأ جمع مَرافِئ: فرودگاہ، مال گودی، گھاٹ، بندرگاہ۔

رفت: رَفَتَ ـِـ رَفْتًا: ٹوٹنا، کوٹا جانا۔ ـــ الشيءَ: کو توڑنا، کوٹنا۔ ـــ الحبلُ: رسی کا کٹ جانا۔ ـــ العظمُ: ہڈی کا چورا چورا ہونا۔ تَرَفَّتَ و اِرْفَتَّ: ٹوٹنا، کوٹا جانا۔ ـــ الحبل: رسی کا کٹ جانا۔ ـــ العظم: ہڈی کا چورا چورا ہونا۔ الرُفَت: ہر چیز کو توڑنے والا، بھوسہ۔ الـرُفـات: چورہ، ریزہ، ہر ٹوٹی اور بوسیدہ چیز۔

○ رَفَتَ ـِـ رَفْتًا هُ: کو توڑنا، توڑ پھوڑ ڈالنا، پاش پاش کرنا، تہس نہس کرنا، پیسنا، پیس ڈالنا، کچل ڈالنا، مسترد کرنا، کا انکار کرنا۔ ـــ هُ: کو ملازمت سے برخاست کرنا، علیحدہ کرنا۔ رفت: برخاستگی (ملازمت سے) برخاستگی، موقوفی، سبکدوشی۔ رُفات: فانی لاش، نعش، (کسی شخص کا) جسم۔

○ رُفْتِیَة: عبور کرنے کا محصول، کلیرنس سرٹیفکیٹ، کلیرفس کے کاغذات۔

رفث: رَفَثَ ـُـ رَفْثًا و رَفِثَ ـَـ رَفَثًا و اَرْفَثَ في کلامه: فحش گوئی کرنا۔ الرَفَث (مص): فحش کلام۔

○ رَفَثَ ـُـ رَفْثًا: ناشائستہ انداز سے پیش آنا، فحش رویہ اختیار کرنا۔ رَفَث: فحاشی۔

رفح: رَفَّحَ هُ: نئی شادی والے کو مبارکباد دینا۔

○ رَفَح: جنوبی غازہ کے ایک شہر کا نام۔

رفخ: عیشٌ رَافِخٌ: آسودہ زندگی۔ الرُفُوخ: مصائب۔

رفد: ا۔رَفَدَ ـِـ رَفْدًا هُ: کو دینا، کی مدد کرنا، عطیہ بخشنا۔ ـــ الحائطَ: دیوار کو سہارا دینا۔ ـــ الدابَّةَ و علیها: جانور کے لئے پالان بنانا۔ رَفَّدَ هُ: کی تعظیم کرنا، کو سردار بنانا۔ رافَدَهُ: کو مدد دینا۔ اَرْفَدَهُ: کو دینا، عطیہ بخشنا، مدد دینا۔ ـــ للدابَّة: جانور کے لئے پالان بنانا۔ تَرافَدَ القومُ: باہم مدد کرنا۔ اِرْتَفَدَ المالَ: مال کمانا، حاصل کرنا۔ اِستَرْفَدَهُ: سے مدد چاہنا، بخشش چاہنا۔ الرِفْد (مص): حصہ۔ کہا جاتا ہے: اُرِیقَ رِفْدُهُ: وہ مر گیا۔ الرِفْد جمع اَرْفاد و رُفُود: مدد، بخشش، عطیہ، تحفہ، سہارا۔ الرِفْدَة جمع رِفَد: لوگوں کا گروہ۔ الرافِد (فا) جمع رُفَّد: بادشاہ کی عدم موجودگی میں اس کا قائم مقام۔ الرافِدَة جمع رَوافِد: پل کے اوپر چھت کی لکڑی۔ عوام اس کو ڈصلہ کہتے ہیں۔ الرِفادة: زین، زین یا کجاوے کے سہارے کی چیز، زخم کی پٹی۔ المِرْفَد و المَرْفَد جمع مَرافِد: مدد۔

۲۔الرَفْد: بڑا پیالہ۔ الرِفْد جمع اَرْفاد و رُفُود: بڑا پیالہ۔ ناقةٌ رَفُود جمع رُفُد: وہ اونٹنی جو ایک ہی بار دوہنے سے بڑا پیالہ دودھ سے بھر دے۔

الـرافِـدان: دجلہ و فرات (عراق کے دو دریا)۔

المِرْفَد جمع مَرافِد: بڑا پیالہ۔ المَرافِید: بکریاں جو موسم گرما و سرما میں لگاتار دودھ دیں۔

○ رَفَدَ ـِـ رَفْدًا هُ: کو سہارا دینا، کی مدد کرنا۔ ـــ هُ: کو سہارا دینا، برقرار رکھنا، کو پاس رکھنا، کو لئے لئے یا اٹھائے اٹھائے پھرنا۔ اَرْفَدَهُ: کو سہارا دینا، کی حمایت کرنا، تائید کرنا، مدد کرنا۔ اِسْتَرْفَدَهُ: سے سہارا دینے، تائید کرنے، یا حمایت کرنے کے لئے کہنا، سے مدد کی اپیل کرنا۔ رِفْد جمع رُفُود و اَرْفاد: تحفہ، ہدیہ، ہبہ، سہارا، تائید، حمایت، کفالت۔ رِفادَة: زخم پر بندھی ہوئی پٹی، کاٹھی، زین کا کپڑا، گدی۔ رافِد جمع رَوافِد: معاون دریا۔ الرافدان: دجلہ و فرات، میسوپوٹامیا، عراق۔ رافِدَة جمع رَوافِد: سہارا، آسرا، پیل پایہ، (ٹیڑھی چھت کا) شہتیر۔ ناٹو اور شہتیروں کا بیڑا۔

رفس: ا۔رَفَسَ ـُـ رَفْسًا و رِفاسًا هُ: کے سینہ پر مارنا۔ الرَفْسَة: سینہ پر لات کی ضرب۔ ناقةٌ رَفُوس: وہ اونٹنی جو لات مارے۔

۲۔رَفَسَ ـُـ رَفْسًا و رِفاسًا اللحمَ و نحوه: گوشت وغیرہ کا قیمہ بنانا۔

۳۔رَفَسَ ـُـ رَفْسًا و رِفاسًا البعیرَ: اونٹ کے پاؤں باندھنا۔ الرِفاس: اونٹ کے پاؤں میں باندھنے کی رسی۔

○ رَفَسَ ـُـ رَفْسًا هُ: کو ٹھوکر لگانا، لات مارنا، کو ٹھکرانا، لاتوں سے مارنا۔ رَفْسَة: ٹھوکر، لات، دولتی۔ رَفّاس: دخانی کشتی، ٹگ (motor tug)، مشین کا پنکھا، Poropeller۔

رفش: ا۔رَفَشَ ـُـ رَفْشًا: خوب کھانا پینا۔ ـــ الشيءَ: کو کوٹنا۔

۲۔رَفَشَ ـُـ رَفْشًا القمحَ: گیہوں کو بیلچہ سے اٹھا کر لیجانا۔ ـــ رُفُوشًا في الامر: میں کشادہ ہونا۔ رَفِشَ ـَـ رَفَشًا: چوڑے کانوں والا ہونا۔ صفت: اَرْفَش مونث رَفْشاء جمع رُفْش۔ رَفَّش لحیتَهُ: داڑھی میں کنگھا کر کے بیلچے جیسا بنا دینا۔ الرَفْش: بیلچہ، کشتی کا چپو۔ الرَفّاش: بیلچہ سے غلہ کا ڈھیر لگانے والا۔ المِرْفَشَة: بیلچہ۔

○ رَفْش: بیلچہ، کرچھا۔

رفص: تَرَافَصُوا الماءَ: گھاٹ پر باری باری سے اترنا، ہر آنے والے کو رفیص کہتے ہیں۔ کہا جاتا ہے: ھو رفیصُك: وہ پینے میں تیرا ساتھی ہے، ہم پیالہ ہے۔ اِرْتَفَصَ السعرُ: بھاؤ چڑھنا، گرانی ہونا۔ الرُّفْصَة: پانی پینے کی باری۔

⊙ رَفَّاص بمعنی رَقَّاص: دخانی کشتی، لانش۔ (Launch)

رفض: رَفَضَ ۔ رَفْضًا و رَفَضًا الشیءَ: کو پھینکنا، چھوڑنا۔ صفت: رَافِض جمع رَافِضُون و رَفَضَة و رُفَّاض۔ ۔۔۔ الابلَ: اونٹوں کو چراگاہ میں متفرق چھوڑ دینا۔ ۔۔۔ الوادِیَ: وادی کا کشادہ ہونا۔ ۔۔۔ ۔ رُفُوضًا تِ الابلُ: اونٹوں کا چرواہے کے سامنے تتر بتر ہو کر چرنا، جدا جدا چرنا۔ اَرْفَضَ الابلَ: اونٹوں کو چراگاہ میں متفرق چھوڑ دینا۔ ۔۔۔ الوادی: وادی کا کشادہ ہونا۔ تَرَفَّضَ: بکھرنا، متفرق ہونا، ٹوٹنا۔ ۔۔۔ الدمعُ: آنسوؤں کا بہنا، ٹپکنا۔ اِرْفَضَّ الشیءُ: متفرق ہو کر جانا۔ اسی سے ہے: اِرْفَضَّ الناسُ عنه: لوگ اسے چھوڑ کر ادھر ادھر منتشر ہو گئے۔ ۔۔۔ الدمعُ: آنسوؤں کا بہنا، آنسوؤں کے چھینٹے پڑنا۔ ۔۔۔ الجرحُ: زخم کا پیپ بہانا۔ کی پیپ بہنا۔ ۔۔۔ الوجعُ: درد تھمنا، جاتا رہنا۔ اِسْتَرْفَضَ الوادی. وادی کا کشادہ ہونا۔ الرَّفْض (مص) جمع رِفَاض و الرَّفَض جمع اَرْفَاض. اونٹوں یا ہرنیوں کا بکھرا ہوا گلہ و ریوڑ۔ کہا جاتا ہے: نَعَامٌ رَفَضٌ: چھوٹی چھوٹی ٹولیوں میں بکھرے ہوئے شتر مرغ، ہر ٹوٹ کر بکھری ہوئی چیز، تھوڑی چیز۔ کہا جاتا ہے: فی القربة رَفَضٌ من ماءٍ: مشک میں تھوڑا سا پانی ہے۔ رجُلٌ قُبَضَةٌ رُفَضَةٌ: کسی چیز کو تھامے رکھنے کے بعد چھوڑ دینے والا۔ الرافِضَة: شیعوں کا ایک فرقہ۔ اس فرقہ سے تعلق رکھنے والے کو رافضی کہتے ہیں۔ روافض کا ایک فرقہ جنہوں نے جنگ یا کسی اور مسئلہ میں اپنے قائد کو چھوڑ دیا اسی سے یہ قول ہے: لا خیرَ فی الروافض: یعنی رافضیوں میں خیر مطلقاً نہیں۔ الرُّفَاض من الشیءِ: ٹوٹ کر بکھری ہوئی چیز۔ الرِّفَاض: متفرق راستے، راستوں کی جھریاں۔ الرُّفُوض: علیحدہ علیحدہ بکھرا ہوا گھاس۔ رُفُوضُ الناس: لوگوں کے گروہ۔ ۔ الارض: غیر مملوکہ زمین، ذاتی چراگاہ بننے کے بعد متروکہ زمین۔ الرَّفِیض: چھوڑا ہوا، پسینہ، ٹوٹا ہوا نیزہ۔ ۔ و المَرْفُوض: چھوڑا ہوا، متروک۔ المَرْفِضُ من الوادی جمع مَرَافِض: سیلاب بہنے کی جگہ۔

⊙ رَفَضَ ۔ رَفْضًا ہ: کو چھوڑنا، ترک کرنا، کو (بے کار سمجھ کر) پھینک دینا، جانے دینا، کو مسترد کرنا، کو تسلیم کرنے سے انکار کرنا۔ اَرْفَضَ: ختم ہونا، خاتمے پر پہنچنا۔ تَرَفَّضَ: کٹر ہونا، متعصب ہونا، مذہبی جوش والا ہونا۔ اِرْفَضَّ: بکھرنا، منتشر ہونا، ختم ہونا، اختتام پذیر ہونا، (تکلیف) ختم ہو جانا، دور ہو جانا، جاتا رہنا، (پسینہ) ٹپکنا۔ رَفْض: برخاستگی، استرداد، نامنظوری، انکار، عدم قبولیت۔ رَفِیض: چھوڑا ہوا، مسترد کیا ہوا، برخاست کیا ہوا۔ تَرَفُّض: تعصب، کٹرپن۔ رَافِضَة جمع رَوَافِض: ابنائے وقت، غدار، اختلاف رائے رکھنے والے، منحرفین، فوجی دستے جو اپنے قائد کو چھوڑ کر بھاگ جائیں۔ روافض: ایک شیعہ فرقہ۔ رَافِضی جمع اَرْفَاض: مرتد، غدار، ابن الوقت، رافضی، باغی، سرکش، بے وفا، نمک حرام، کٹر، متعصب، مذہبی جوش والا۔

رفع: ۱۔ رَفَعَ ۔ رَفْعًا الشیءَ: کو اٹھانا، لینا۔ ۔۔۔ الکلمة: کلمہ پر رفع کی علامت لگانا۔ ۔۔۔ القومُ: ملک میں بڑھتے چلے جانا۔ ۔۔۔ الحدیثَ: حدیث کی سند پہلے قائل تک پہنچانا۔ ۔ رَفْعًا و رَفَاعًا و رِفَاعَةً القومُ الزرعَ: لوگوں کا فصل کو کٹائی کے بعد کھلیان میں لیجانا۔ کہا جاتا ہے: فلان لا یرفع العصا عن عاتقه: فلاں شخص بہت سفر کرتا ہے۔ ھذا امرٌ یرفع الرأسَ: یہ کام عزت و احترام عطا کرنے والا ہے۔ رَفُعَ ۔ رِفْعَةً و رَفَاعَةً: قدر میں بلند ہونا، بلند درجہ والا ہونا۔ صفت: رفیع۔ ۔۔۔ رفاعةً: بلند آواز ہونا۔ رَفَّعَ ہ: کو بلند کرنا۔ ۔ القومَ: قوم کو لڑائی سے دور کرنا۔ تَرَفَّعَ: اپنی برتری جتانا۔ کہا جاتا ہے: ترفعت بی هِمَّتی عن کذا: میری بلند نظری اس بات سے بالاتر ہے۔ ۔ الشیءَ او الرجلَ: چیز کو یا آدمی کو بلند کرنا۔ تَرَافَعَا: ایک دوسرے کو بلند کرنا، اٹھانا۔ اِرْتَفَعَ: بلند ہونا۔ ۔۔۔ الشیءَ: کو بلند کرنا، اٹھانا۔ ۔۔۔ السعرُ: بھاؤ کا چڑھنا، گرانی ہونا۔ ۔۔۔ النهارُ: دن کا چڑھنا، لمبا ہونا۔ ۔۔۔ من بینهم الخصام: ان کے درمیان جھگڑا رفع دفع ہوا۔ اِسْتَرْفَعَ الشیءَ: کو اونچا کرنے کی درخواست کرنا۔ ۔۔۔ الخِوانُ: دسترخوان کا کھانے سے خالی ہو کر اٹھائے جانے کے قریب ہونا۔ الرَّفِیع: رفعت والا۔ رجلٌ رفیع الصوت: شریف۔ الرِّفْعَة (مص): قدر و منزلت کی بلندی۔ الرافِعَة و المُخْل (ف): کرین (crane)، بوجھل چیزوں کو اٹھانے کا آلہ۔ الرَّفَاع و الرِّفَاع: کھیتی میں دانہ کا موٹا ہونا، کٹی ہوئی فصل کو کھلیان میں لے جانا۔ الرُّفَاعَة و الرَّفَاعَة و الرِّفَاعَة من الصوت: آواز کی بلندی اور کرختگی۔ الاِرْتِفَاع: بلندی مثلث، ہرم اور مخروط میں سر سے نکل کر مثلث کے قاعدہ تک ختم ہونے والا عمود، دو قاعدوں کے درمیان کا عمود۔ ارتفاعُ کوکبٍ ما (فلك): کسی ستارے کی بلندی: افق اور زمین اور ستارے کے درمیان مستقیم واقع ہونے والا زاویہ۔ المِرْفَع: چیز جس سے اٹھایا جائے۔ المِرْفَاع (ا ع): آتشی اسلحہ میں نشانہ لگانے کی ایک کل۔ المَرْفُوع (مفعول) من الکلام: بلند آواز گفتگو۔ الحدیث المرفوع عند المحدثین: محدثین کی اصطلاح میں: وہ حدیث جس کی سند نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تک برابر پہنچتی ہو۔

۲۔ رَفَعَ ۔ رَفْعًا فلانا علی صاحبه فی المجلس: کسی کو مجلس میں آگے بڑھانا۔ ۔۔۔ الجملُ فی السیر: اونٹ کا تیز چلنا۔ ۔۔۔ الجملَ: اونٹ کو تیز چلانا۔ ۔۔۔ رَفْعًا و رُفْعَانًا زیدًا اِلی الحاکم: (زید) کو فیصلہ کے لئے حاکم کے پاس لے جانا۔ ۔۔۔ ہ اِلی السلطان: کو بادشاہ کے پاس لے جانا، قریب کرنا۔ رُفِعَ له الشیءُ: کو دور سے دیکھنا۔ رَافَعَ ہُ اِلی الحاکم: حاکم سے کسی کی شکایت کرنا اور اسے حاکم کے سامنے فیصلہ کے لئے لے جانا۔ تَرَافَعَ الخصمان اِلی الحاکم: دو خصموں (مخالف فریقوں) کا حاکم کے پاس اپنا مقدمہ لیجانا۔ الرَّافِع جمع رَفَعَة: خفیہ پولیس کا آدمی۔ برقٌ رافعٌ: چمکنے والی بجلی۔ الرَّفِیعَة: حاکم کے روبرو پیش کیا ہوا معاملہ۔ المَرْفَع ۃ المُرافِع عند المسیحین: روزوں سے پہلے کے جانے بوجھے دن۔ المَرْفُوع (مفعول): ایک قسم کی تیز دوڑ۔

۳۔ رَفَعَ ۔ رَفْعًا الشیءَ فی خزانته: کوئی چیز چھپانا۔ رَافَعَ ہُ: کسی سے تعلقات قطع کرنا۔ ۔ بھم: پر رحم کرنا۔

۴۔ رَفُعَ ۔ رَفَاعَةً الثوبُ: کپڑے کا باریک ہونا۔ صفت: رَفِیع۔ الرَّفِیع (فی استعمال العامة): دقیق۔ کہا جاتا ہے: خیطٌ رفیعٌ: باریک دھاگا۔ نسیجٌ رفیع: باریک کپڑا۔

⊙ رَفَعَ ۔ رَفْعًا ہ: کو اٹھانا، اوپر اٹھانا، اونچا کرنا (جیسے سر اٹھانا)، (مجازاً) بھاؤ چڑھانا، ذہنی سطح بلند کرنا۔ ۔۔۔ ہ: کو بلند یا بلند تر بنانا، بلند کرنا، اونچا کرنا، کو پاس و لحاظ میں بڑھانا، زیادہ کرنا۔ ۔۔۔ ہ اِلی: کو (عہدہ، درجہ، رتبہ حیثیت میں) ترقی دینا۔ ۔۔۔ ہ: کو اڑانا (جیسے پتنگ کو)۔ ۔ عَلَمًا او رایةً: (جھنڈا، پرچم)

اٹھانا، اونچا کرنا، بلند کرنا ــ قُبَّعَتَهُ: اپنا ہیٹ اتارنا ــ ہ: کو اونچا رکھنا، باندھنا، لگانا، جوڑنا، سیدھا کھڑا کرنا، بنانا، تعمیر کرنا ــ صوتَهُ: اپنی آواز بلند کرنا ــ ہ من / عن: کو سے ہٹانا، الگ کرنا، اٹھا لے جانا ــ ہ: کو یکسر ختم کر دینا، منسوخ کرنا، نکال دینا ــ ہ: (پابندی) اٹھانا، کا خاتمہ کرنا، (غلطی) کا حل کرنا، علاج کرنا ــ عن ہ: کو سے آزاد کرنا، کو سے سبکدوش کرنا ــ ہ إلی: کو کے آگے رکھنا، (درخواست وغیرہ) کو کی خدمت میں پیش کرنا، رپورٹ وغیرہ کو متعلقہ افسر وغیرہ کے پاس بھیجنا۔ کو کی خدمت میں پیش کرنا، کو کے نام معنون کرنا ــ ہ: (قربانی) پیش کرنا ــ تقریراً: رپورٹ کرنا ــ قضیةً: قانونی کارروائی شروع کرنا ــ ہ إلی: حدیث نبوی ﷺ کو سرچشمہ سے نسبت دینا ــ ہ: لفظ کو رفع دینا۔ رُفِعَ ل: کے سامنے نمودار ہونا، ظاہر ہونا، کی آنکھوں کے سامنے ہونا۔ رُفِعَ عنه: اُسے ہوش آ گیا۔ رَفَعَ شیئاً فوق شیء: ایک چیز کو کسی دوسری چیز کے سامنے یا اوپر رکھنا۔ رَفَعَ بہ راساً: کسی چیز پر توجہ دینا۔ رَفَعَ من شأنه: کی اہمیت بڑھانا، کی بہت تعریف کرنا۔ رَفَعَ من مکانتِهِ: کو اونچے درجے میں لانا۔ رَفَعَ یَدَیهِ عنه: سے باز رہنا۔ رَفَعَ الدعوی علیه امام: کی عدالت میں کسی کے خلاف نالش کرنا، مقدمہ دائر کرنا، شکایت کرنا۔ رَفَعَ قضیة علیه یا رفع به قضیة: کے خلاف قانونی کاراجوئی کرنا، کے ساتھ عدالت میں جانا۔ رَفَعَ الاستئناف امام: عدالت سے اپیل کرنا، کی عدالت میں اپیل دائر کرنا۔ رَفَّعَ: اٹھانا، بلند کرنا، اونچا کرنا، کارنیوال (کیتھولک عیسائیوں کی ہولی) منانا۔ رَافَعَ عن: کا وکیل صفائی ہونا، (عدالت میں) کسی کی صفائی کی پیش کرنا، (عدالت میں) کسی کی وکالت کرنا ــ ہ الی: کو عدالت میں طلب کرنا۔ تَرَفَّعَ عن: سے بالا ہونا، یا خود کو بالاتر سمجھنا، پر بہت زیادہ مغرور ہونا، کو حقارت کی نظر سے دیکھنا۔ تَرَفَّعَ بِرأسِهِ: اپنا سر اٹھانا، اونچا کرنا۔ تَرافَعَ إلى الحاکم: ایک دوسرے کو جج کے سامنے لیجانا، اپنا مقدمہ جج کے پاس لیجانا۔ (عدالت میں) جواب دعوی داخل کرنا، وکالت کرنا۔ اِرْتَفَعَ: اٹھنا، اونچا ہونا، بلند ہونا، اوپر جانا، چڑھنا، زیادہ بلند ہو جانا، بڑھنا، زیادہ ہونا، چڑھنا، (آواز، لہجہ دھن) کا اونچا اور واضح ہونا ــ عن: سے دور چلا جانا، بدل کر ہو جانا، خارج ہونا، غائب ہونا۔ اِرْتَفَعَ صوتُهُ: وقار حاصل کرنا۔ رفع: اٹھانا، بلند کرنا، اونچا کرنا، بلندی، ارتفاع (قیمتوں، درجۂ حرارت کا) چڑھنا، تعمیر، منسوخی، (بندش، پابندی کا اٹھایا جانا، علاج، چارہ کار، اخراج، ہٹانا، اٹھانا، اٹھ جانا، (ٹیکس کی) معافی، (رپورٹ وغیرہ کا) پیش کرنا، (حرف کو) رفع دینا۔

رفع الاثقال: ویٹ لفٹنگ (weight lifting)، صحت کیلئے وزن اٹھانا۔ رِفْعَة: بلندی، رفعت، اونچا درجہ یا حیثیت۔ صاحب الرِفْعَة: زمانہ گذشتہ میں مصر کے وزیر اعظم کا لقب۔ رِفْعَةُ رئیس الوزراء: فضیلت مآب وزیر اعظم۔ رَفیع: اونچا، بلند، بلند مرتبہ والا، بلند مرتبہ، بلند پایہ، ممتاز، پرشوکت، پروقار، برتر، سرفراز، بلند (آواز)، باریک عمدہ، نازک نفیس، دقیق، شائستہ، شاندار، سبک، لطیف، باریک بین، بلند تخیل، پرصنعت، فنی، فنون لطیفہ کے متعلق۔ رفیع الشان: سرفراز (زمانہ گذشتہ میں تونس کے بے خاندان کے بے افراد کا لقب)۔ صاحبُ المَقام الرفیع: ۱۹۳۶ میں فواد اول کے قائم کردہ تمغہ (القلادة) کے حاملین کا لقب۔ الفنون الرفیعة: بمعنی الفنون الجمیلة: فنون لطیفہ۔ الرفیع و الوضیع: اونچے نیچے سب۔ مُرافِع: مدعی، دعوی کرنے والا، نالش کرنے والا، مستغیث، دادخواہ۔ مُتَرَفِّع: مغرور، خود پسند، خود بین، متکبر، گستاخ، اپنی حیثیت پر مغرور۔ مُرتَفِع: اٹھتا ہوا، چڑھتا ہوا، اونچا، بلند، گونجتا ہوا، بجتا ہوا۔ سِکَّةُ الحدید المرتفعة: کسی شہر کی سڑکوں کے اوپر سے گذرنے والی ریلوے۔ مُرتَفَع: بلندی، بلند جگہ، اونچائی، ارتفاع، بلند مقام، بالاخانہ، بلند سطح پہاڑی جمع مرتفعات: پہاڑیاں، اونچی جگہیں۔

رفغ: رَفُغَ ـُ رَفاغةَ العیشُ: زندگی کا فراخ اور خوشگوار ہونا۔ صفت رَافِغ و رَفِیغ و اَرْفَغ۔ اَرْفَغَ لهُ المعاشَ: کی روزی میں وسعت و فراخی دینا۔ تَرَفَّغَ: آسودگی و خوشحالی سے زندگی بسر کرنا۔ الرُفْغ جمع اَرْفاغ و رُفوغ: زندگی کی آسودہ حالی وخوشگواری۔ کِلْسٌ رَفْغٌ: نرم چونا۔ الرَفاغة و الرَفاغِیة: بمعنی الرفغ۔

۲۔ الرُفْغ جمع اَرْفُغ و رِفاغ: وادی کی سب سے خراب مٹی والی جگہ، گوشہ، طرف، بہت مٹی والی زمین۔ (کہا جاتا ہے: جاء بمالٍ کرفغ التراب: وہ بہت مال لایا) ــ جمع اَرْفاغ و رُفوغ: جسم میں میل جمع ہونے کی ہر جگہ، جوار کا بھوسہ۔ اَرْفاغُ الناس: کمینے، گھٹیا لوگ۔ المَرافِغ (ع ا): ہاتھوں اور رانوں کی جڑیں۔ (اس کا واحد نہیں)۔

رفق: رَفَقَ ـُ رِفْقاً هُ: کو نفع پہنچانا، کی مدد کرنا ــ رِفقاً و مَرْفِقاً و مَرْفَقاً و مِرْفَقاً به و له و علیه: کے ساتھ نرمی اور مہربانی سے پیش آنا۔ رَفُقَ ـُ رِفقاً و مَرفِقاً و مَرْفَقاً و مِرْفَقاً به و له و علیه: کے ساتھ نرمی اور مہربانی سے پیش آنا ــ رَفاقةَ الرجلُ: رفیق و ساتھی ہونا۔ رَفِقَ ـَ رِفقاً و مَرْفِقاً و مَرْفَقاً و مِرْفَقاً به و له و علیه: کے ساتھ نرمی اور مہربانی سے پیش آنا۔ رَافَقَ هُ: کا ساتھی ہونا، بننا (آپ کہتے ہیں: رافقه فی السفر: وہ سفر میں اسکا ساتھی بنا،) کے ساتھ ساتھ ہونا، کی معیت میں ہونا۔ اَرْفَقَ هُ: کے ساتھ نرمی کا سلوک کرنا، کو نفع دینا۔ تَرَفَّقَ بِهِ: کے ساتھ نرم برتاؤ کرنا۔ تَرافَقَ الرجلان: ایک دوسرے کا ساتھی ہونا۔ اِرْتَفَقَ: مدد چاہنا ــ القومُ: سفر میں سنگ ساتھ ہونا ــ بہ: سے نفع اٹھانا۔ اِسْتَرْفَقَ هُ: سے مہربانی اور نفع چاہنا۔ الرِفق (مص): نرم برتاؤ، مہربانی کا سلوک، وہ چیز جس سے مدد لی جائے۔ الرَفَق: آسان۔ کہا جاتا ہے: هذا امرٌ رَفَقُ البغیة: یہ کام آسانی سے حاصل ہونے والا۔ الرِفقة و الرُفقة و الرُفاقة جمع رِفاق و رِفَق و رُفَق و اَرْفاق: ساتھیوں کا ٹولہ۔ الرَفیق جمع رُفَقاء: ساتھی (اس کے واحد جمع پر اطلاق ہوتا ہے۔ چنانچہ آپ کہتے ہیں: هم رفیقی: وہ میرے ساتھی ہیں، جس طرح آپ کہتے ہیں: هو رفیقی: وہ میرا ساتھی ہے)، مہربان۔ الرافِقة: نرمی، مہربانی، حسن سلوک۔ المَرْفَق و المِرفَق جمع مَرافِق: جس چیز سے نفع اٹھایا جائے۔ المَرْفِق جمع مَرافِق: جس سے فائدہ اٹھایا جائے۔ اسی سے ہے مَرافِقُ الدار: گھر کے منافع یعنی لوازمات خانہ جیسے کنواں، باورچی خانہ، پاخانہ۔ مَرافِقُ البلاد: اہل ملک کی نفع اندوزی کی چیزیں۔

۲۔ رَفَقَ ـُ رَفقاً هُ: کی کہنی پر مارنا ــ الناقةَ: اونٹنی کا بازو باندھنا ــ العملَ: کام کو مضبوط و مستحکم کرنا۔ رَفِقَ ـَ رَفَقاً البعیرُ: اونٹ کا پہلو سے مڑی ہوئی کہنی والا ہونا۔ صفت اَرْفَق۔ تَرَفَّقَ علیه: کا سہارا لینا۔ تَمَرْفَقَ: کہنی پکڑنا۔ اِرْتَفَقَ: کہنی یا تکیہ پر ٹیک لگانا۔ الرِفاق جمع رُفُق: اونٹنی کے بازو باندھنے کی رسی۔ المَرْفَق جمع مَرافِق (ع ا): کہنی۔ المِرْفَق جمع مَرافِق: کہنی، تکیہ لگانے کی جگہ۔ المِرْفَقة: چھوٹا تکیہ۔ المُرتَفَق: تکیہ لگانے کی جگہ۔

۳۔ اِرْتَفَقَ الاناءُ: برتن کا بھرنا۔ المُرْفِق: وہ شخص جس

کے پاس ضرورت سے زائد ہر چیز ہو (عوام کی زبان میں)۔ المُرتَفِق: بھرا ہوا۔

۴۔ الـرَفَق: دودھ کی نالی میں خرابی۔ نـاقةٌ رَفِـقَـةٌ و رَفْـقَـاء: دودھ کی نالی میں خرابی والی اونٹنی یا جس کے تھن کے سرے میں خرابی پیدا ہو گئی ہو جس کی وجہ سے تھن سے خون نکلتا ہو۔ المُرتَفِق: ثابت، دائم۔

○ رَفَقَ ـُ رِفْقًا و رَفِقَ ـَ رَفَقًا ب/علی/ل: پر مہربانی ہونا، سے دوستانہ ہونا، پر لطف ہونا۔ ـــ ب: سے نرمی کے ساتھ پیش آنا، کے ساتھ شائستہ، مہذب، خوش اخلاق ہونا۔ رَافَـقَ ہ: کا ساتھی ہونا، رفیق ہونا، کے ساتھ ہونا، کی معیت میں ہونا، سے گہرے دوستانہ تعلقات ہونا، سے مل جل کر کام کرنا، کا دوست ہونا، کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا، کے ساتھ جانا، کا ہم رکاب یا ہمسفر ہونا، کے ہمراہ ہونا، کی معیت میں جانا۔ ـــ ہ/ ہ: حفاظت کے لئے کے ہمراہ جانا، کا ہمراہ ہونا۔ أرْفَـقَ ہ: کے لئے کارآمد ہونا، مفید ہونا، کی خدمت کرنا، مدد کرنا، کو فائدہ مدد یا کام دینا۔ ـــ ہ ب: کے ساتھ کے ہمراہ جانا، کے ساتھ کچھ نتھی کرنا، شامل کرنا، ٹانکنا، ملحق کرنا، لف کرنا، ملفوف کرنا۔ تَـرَفَّقَ ب/مع: کے ساتھ شریفانہ اور دوستانہ رویہ اور مہربانی کا اظہار کرنا، سے پر لطف ہونا۔ ـــ فی: کوئی کام نرمی سے کرنا، میں نرمی سے آگے بڑھنا۔ تَرَفَّقَ فی سیرہ: آہستہ چلنا، چہل قدمی کرنا، ٹہلنا، سیر کرنا، ٹہلتے پھرنا، مٹرگشت کرنا۔ تَـرَافَق: اکٹھے سفر کرنا۔ اِرْتَفَقَ ب: سے فائدہ اٹھانا، نفع اٹھانا یا حاصل کرنا، کو برتنا، استعمال کرنا، استعمال میں لانا، کا مصرف ڈھونڈنا۔ ـــ ہ: پر اپنی کہنیاں ٹکانا، پر اپنے بازو سے ٹیک لگانا۔ رِفْق: مہربانی، دوستی، دوستانہ سلوک، نرمی، شائستگی، شرافت۔ جـمـعیة الـرِفق بـالـحیوان: جانوروں پر بے رحمی روکنے کی انجمن۔ رِفْقَة و رُفْقَة جـمـع رِفـاق و رِفَق و رُفَق و أرْفاق: گروہ، ٹولہ، دستہ، لوگوں کی انجمن، جمعیت، جماعت، ساتھ، معیت۔ بـرفـقة: کی معیت میں۔ رَفِـیق جمع رُفَقَاء و رِفَاق: ساتھی، مصاحب، حفاظتی دستہ، دوست یار، بھیا، کامریڈ ساجھی، شریک کار، ہم صحبت، کاروبار کا ساتھی، رفیق۔ ـــ ب: پر مہربان۔ ـــ: شریف، نرم، نازک، ملائم۔ رفیق المدرسة: ہم مدرسہ، ہم سکول، ہم جماعت، ہم کلاس۔ رَفِـیْقَة جـمـع رفیقات: خاتون ساتھی، گرل فرینڈ، محبوبہ، معشوقہ، داشتہ۔ مِـرْفَـق: کہنی۔ مَـرْفِق: کہنی جمع مَـرَافِق: ذاتی سہولت و آرام کے باعث کی کوئی چیز، کارآمد شے جیسے غسل خانہ پاخانہ وغیرہ، حصولِ تہذیب و تمدن، تہذیب و تمدن سکھانے کا ادارہ۔ جمع مَـرَافِـق: تہذیب و تمدن کی تحصیلات، کارآمد اشیاء، رفاہ عامہ کے کام، شہری یا عوامی خدمات، تنصیبات، سہولیات۔ الـقـیـام عـلـی مـرافـقِهـم: لوگوں کی بہبود کے لئے تشویش۔ مَرافِقُ الـحیاة: کارآمد اشیاء، ذاتی سہولت و آرام کے باعث کی چیز۔ الـمرافق العامة: رفاہ عامہ کے کام، شہری (یا عوامی) خدمات۔ مَرافِقُ التکریر: تیل صاف کرنے کی سہولتیں۔ مُـرَافَـقة: ہم رکابی، رفاقت، مصاحبت، ساتھ، معیت، صحبت، ساتھ اٹھنا بیٹھنا۔ اِرْتفاق: استعمال، استفادہ، مفید ہونا، افادیت، فائدہ مندی، سود مندی، حق آسائش، کسی دوسرے کی زمین پر راستہ کا حق، کسی دوسری عمارت کے ملحقہ مکانات سے راستہ بنانے کا حق۔ مُـرَافِـق جـمـع مـرَافِـقون: ساتھی، حاشیہ بردار، مصاحب، حفاظت کے لئے ساتھ جانے والا، سر ملانے والا، سازندہ، نائب، مددگار۔ مُـرْفَـق بـه: منسلکہ، لفافہ میں بند بھیجا جانے والا خط وغیرہ۔ جمع مُرْفَقَات: ملفوف کاغذات وغیرہ۔ مُـرْتَـفَـق: وہ چیز جس پر ٹیک لگائی جائے، سہارا، پاخانہ، بیت الخلاء۔

رفل: ا۔ رَفَلَ ـُ رَفْلاً و رُفُولاً و رَفَلانـاً: دامن گھسیٹتے ہوئے تکبر سے چلنا، ہاتھ ہلاتے ہوئے چلنا۔ صفت: رفل مؤنث رفِلَة: ـ رَفُلاً و رَفِلَ ـَ رَفَلاً: بدلباس اور کام میں بے سلیقہ ہونا۔ صفت: أرْفَـل و رَفِـل مـؤنـث رَفْلاء۔ رَفَّلَ الإزارَ: آزار لٹکانا اور ناز سے چلنا۔ ـ ہُ: کی تعظیم کرنا، کو سردار بنانا، کو مالک بنانا، کو ذلیل کرنا۔ أرْفَلَ: دامن گھسیٹنا، ناز سے چلنا۔ ـــ ثِیَابَهُ: کپڑوں کو لٹکانا۔ کہا جاتا ہے: أرْفَلَ رِفْلَهُ: اس نے اپنا دامن لٹکایا۔ تَـرَفَّلَ: تکبر سے ناز کی چال چلنا۔ تَـرَفَّلَ علیه: کا سردار و رئیس ہونا۔ الرِفْل: دامن۔ الـرِفَـل: لمبے دامن والا، لمبی دم والا گھوڑا، بہت گوشت والا، کشادہ کپڑا۔ عَیْش رِفَل: آسودہ زندگی۔ الـرَفَّال من الشَعر: لمبے بال۔ المِرْفَال من الـرجـل و النسـاء: دامن گھسیٹتے ہوئے ناز سے چلنے والا مرد یا عورت۔

۲۔ الـرَفْل من البِئرِ: کنواں جس کی گہرائی میں تھوڑا سا پانی ہو۔

○ رَفَـلَ ـُ رَفْلاً: لباس کو پیچھے پیچھے گھسیٹنا، اترا کے چلنا، اکڑ کے چلنا، اینٹھ کر چلنا۔ رِفْـل: لٹکتا ہوا پوشاک کا دامن۔

رفه: ا۔ رَفَهَ ـَ رَفْهًا و رِهًا و رُفُوهًا: خوشگوار و آسودہ زندگی والا ہونا۔ صفت: رَافِـه و رَفْهَان۔ ـــ ت الإبلُ: ہر روز جب چاہیں اونٹوں کا پانی پر آنا۔ صفت: رافِهَة جـمـع رَوَافِه۔ رَفُهَ ـُ رَفَاهًا و رَفاهِیَةً و رَفَـاهَةً الـعیـشُ: زندگی کا خوشگوار اور آسودہ ہونا۔ صفت: رَافِـه و رَفِیـه۔ رَفَّـهَ الرجلَ: کو فراخ و آسودہ حال بنانا۔ ـــ الـراعی الإبلَ: چرواہے کا اونٹوں کو ان کی حسب مرضی پانی پر آنے دینا۔ ـ عنه: کے لئے آسائش اور آرام کا سرچشمہ ہونا، کے لئے آسانیاں پیدا کرنا، کو آرام سے زندگی بسر کرنے دینا، کی پریشانیاں کم کرنا، کے لئے تفریح فراہم کرنا، کو خوش کرنا۔ رُفِّـهَ عـنـه: کی تنگی اور تھکاوٹ کا دور ہونا۔ أرْفَـهَ: آرام لینا۔ ناز و نعمت کی زندگی بسر کرنا۔ ـــ الـرجلَ: کو فراخ و آسودہ حال بنانا۔ ـــ الراعی الإبـلَ: چرواہے کا اونٹوں کو ان کی حسب مرضی پانی پر آنے دینا۔ ـــ ت الإبلُ: اونٹوں کا پانی کے نزدیک رہنا۔ ـــ القومُ: قوم کے مویشیوں کا حسب مرضی روزانہ پانی پر آنا۔ تَـرَفَّـهَ و اِسْـتَـرْفَهَ: آرام لینا، تن آسانی اور آرام کی زندگی بسر کرنا۔ هـو رَافِـهٌ به: وہ اس پر مہربان ہے۔ الرَفَهَة: مہربانی، رحم۔ الرُفَهْنِیَة: آرام دہ اور عیش و عشرت کی زندگی۔

۲۔ الرُفْه: چھوٹے چھوٹے کھجور کے درخت۔

○ رَفُـهَ ـُ رَفَاهًا و رَفَاهَةً و رَفَـاهِیَةً: (زندگی کا) پر آسائش، خوشگوار اور عیش و عشرت والی ہونا۔ رَفَّـهَ ہ: زندگی کو خوشگوار اور پر آسائش بنانا۔ ـــ ہ: کو خوشگوار اور پر تعیش زندگی مہیا کرنا۔ ـــ عن/علی: کے لئے تن آسانی اور آسائش کا سرچشمہ ہونا، کو آرام و آسائش کی زندگی بسر کرنے دینا، کا دل بہلانا، کو تفریح بہم پہنچانا۔ ـــ عن ہ: کے لئے کسی چیز کی تکلیف کم کرنا، کو نرم کرنا۔ ـ عن: کا جی خوش کرنا، کی ہمت بلند کرنا، روح کو تسکین پہنچانا۔ رَفَّـهَ عن نفسه: ستانا۔ ـــ ہ: کام سے تفریح پانا۔ رَفَّـهَ عـلـی نفسه: تفریح پانا۔ رُفْـهٌ و رِفـاه: بہبود، بہبودی، خوشحالی، ذاتی آرام و آسائش، عیش و عشرت، زندگی کی آسائشیں، اچھی زندگی بسر کرنا۔ رَفـاهَة و رَفَـاهِیة: آرام دہ عیش و عشرت کی زندگی، عیش و عشرت، آسائش، آسودگی اطمینان، مکمل تفریح و آسائش۔ تَـرْفِـیه: آسائش اور عیش و عشرت کی تخلیق، عیش و عشرت کا خوگر کرنا، آسائش اور عیش و عشرت کی بہم رسانی، تفریح، (دماغی) تفریح۔ تَـرْفِـیهُ العیش: آرام دہ زندگی، اچھی یا اجلی زندگی۔ قسم التَرْفِیه: تفریح کا شعبہ۔

رفـا: ا۔ رَفَـا ـُ رَفْوًا الثوبَ: کپڑے کو درست کرنا،

کپڑے کی مرمت کرنا، کپڑے کو رفو کرنا۔ صفت: رَافٍ جمع رُفَاةٌ صفت مفعولی: مَرْفُوٌّ (رفو کیا ہوا کپڑا) ـــ ہٗ: کے خوف کو فرو کرنا، کا فاقہ دور کرنا۔ رَفَّی تَرْفِيَةً العريسَ: دولہا کو دعا دینا اور بالرفاء والبنین کہنا جس کا معنی ہے (اللہ تعالیٰ میاں بیوی میں ملاپ رکھے اور اولاد عطا فرمائے)۔ رَافَی رِفَاءً و مُرَافَاةً الرجلَ: کی موافقت کرنا۔ اَرْفَی الیه: کی پناہ میں آنا، سے پناہ لینا۔ تَرَافَی القومُ علی الامر: کسی معاملہ پر باہم موافقت کرنا۔ الرِفَاء: اتفاق واتحاد۔

۲۔ الأَرْفَی مؤنث رَفْوَاء جمع رُفْو: لمبے اور ڈھیلے کانوں والا۔ الرَافِيَة (ن): ایک قسم کا پودا۔ جس کی بعض قسموں کے پتوں سے مضبوط ریشے نکلتے ہیں۔

◌ رَفَا، رُفُوًّا ہٗ: کو رفو کرنا، کی اصلاح کرنا۔

رق: ۱۔ رَقَّ ۔ رِقَّةً: پتلا ہونا۔ کہا جاتا ہے: رَقَّتْ عظامُهٗ: وہ بوڑھا اور سن رسیدہ ہو گیا۔ رَقَّقَ ہٗ: کو پتلا کرنا۔ ـــ اللفظَ: لفظ نرمی سے نکالنا۔ ـــ الكلامَ: پاکیزہ گفتگو کرنا۔ ـــ مَشْيَهٗ: نرم رفتار سے چلنا۔ اَرَقَّ الشيءَ: کو پتلا کرنا۔ ـــ العنبُ: انگور کا باریک چھلکے والا اور زیادہ رس والا ہونا۔ تَرَقَّقَ الشيءُ: پتلا ہونا۔ اِسْتَرَقَّ الشيءُ: پتلا ہونا۔ ـــ الليلُ: رات کا اکثر حصہ گذر جانا۔ ـــ الماءُ: پانی کا خشک ہونے کے قریب ہونا۔ الرَقُّ: نرم کشادہ زمین، سمندر یا وادی میں پتلا پانی۔ الرَقّ جمع رُقُوق: پتلا، لکھنے کی پتلی کھال، سفید کاغذ کا تختہ۔ الرِقّ: پتلی چیز، پتلی کھال جس پر لکھا جاتا ہے، درخت کے پتے یا جانور کے لئے آسانی سے حاصل ہونے والی شاخیں، کاغذ کا سفید تختہ، کشادہ و نرم زمین۔ الرَقَق: پتلا پن۔ الرَقَق: پتلا پن، کمزوری، کھانے کا پتلا پن، نرم اور کشادہ زمین۔ الرَقّة جمع رِقَاق: پانی سے بھر کر خشک ہو جانے والی زمین۔ الرِقّة: باریکی۔ رِقّةُ الجانب: کمزوری سے کنایہ ہے۔ ـــ العيش: زندگی کی آسودگی۔ الرَقِيق جمع اَرِقَّاء مؤنث رَقِيقَة جمع رِقَاق: پتلا (کہا جاتا ہے: هو رقيقُ المعاني: وہ نفیس مطلب والا ہے۔ عيشٌ رقيقُ الحواشي: خوش حال اور آسودہ زندگی۔ لفظٌ رقيقٌ: آسان و شیریں لفظ۔ رقيق الانف: ناک کا نرم حصہ۔ الرقيقان: ناک کے نتھنوں کے کنارے۔ الرُقَاق: پتلا، نرم مٹی والی ہموار کشادہ زمین یا وہ زمین جس کا پانی خشک ہو گیا ہو)۔ واحد الرُقَاقَة: پتلی پھیلی ہوئی روٹی۔ الرَقَاق: نرم ہموار مٹی والی زمین یا وہ زمین جس کا پانی خشک ہو گیا ہو، صحراء۔ مَرَاق البطن: پیٹ کا وہ حصہ جو پتلا اور نرم ہو۔ المُرَقَّق: پتلی ارچوڑی روٹی۔ المِرقاق: بیلن۔ المُسْتَرَق: پتلی چیز۔

۲۔ رَقَّ ۔ رِقَّةً له: پر رحم کرنا، ترس کھانا۔ اَرَقَّ الواعظُ قلبَهٗ: واعظ کا کسی کے دل کو نرم کر دینا۔ تَرَقَّقَ له: پر ترس کھانا، رحم کھانا۔ الرِقّة: رحمت۔

۳۔ رَقَّ ۔ رِقَّةً وجهُهٗ: شرم وحیا کرنا، الرِقّة: شرم، حیاء۔

۴۔ رَقَّ ۔ رِقَّةً الرجلُ: بدحال و کنگال ہونا۔ اَرَقَّ الرجلُ: کم مال والا ہونا، کنگال ہونا۔ الرَقِيق: کہا جاتا ہے: رجلٌ رقيقُ الحال: تھوڑے مال والا مرد۔

۵۔ رَقَّ ۔ رِقًّا العبدُ: بندے کا غلام ہونا یا رہنا۔ اَرَقَّ العبدَ: غلام کا مالک ہونا۔ اِسْتَرَقَّ العبدَ: غلام کا مالک ہونا۔ الرِقّ (مص): غلامی۔ الرَقِيق: غلام (واحد وجمع دونوں کے لئے آتا ہے) کہا جاتا ہے: عبدٌ رقيقٌ وعبيدٌ رقيق: ایک غلام، بہت سے غلام، کبھی اَرِقَّاء جمع بھی استعمال کی جاتی ہے۔ عورت کو رَقِيق اور رقيقة کہا جاتا ہے۔

۶۔ رَقَّقَ مابين القوم: قوم کے درمیان فساد ڈالنا۔

۷۔ الرَقّ جمع رُقُوق (ح): مگرمچھ سے مشابہ ایک آبی جانور۔ (ح): بڑا یا نر کچھوا۔ الرَقَّة: شہر۔ الرَقَّتان: دو شہر اور یہ دو شہر الرَقّة والرافقة ہیں۔

۸۔ رَقْرَقَ الماءَ: پانی چھڑکنا۔ ـــ العينَ: آنکھ سے آنسو بہانا۔ ـــ الخمرَ: شراب میں پانی ملانا۔ تَرَقْرَقَ الماءُ: پانی کا آنا و جانا، ہلکے ہلکے بہنا۔ ـــ ت العينُ: آنکھ کا آنسو بہانا۔ ـــ الدمعُ: آنسو کا آنکھوں میں ڈبڈبانا۔ ـــ ت الشمسُ: آفتاب کا گھومتا ہوا دکھائی دینا۔ الرَقْرَاق: چمکنے والا۔ ـــ من الدمع: آنکھ میں ڈبڈبانے والا آنسو۔ ـــ من السحاب: آنے جانے والا بادل۔ الرُقَارِق: سمندر یا وادی کا رقیق پانی، پتلا کپڑا، باریک کپڑا، آبدار تلوار۔

۹۔ رَقْرَقَ الطيبَ في الثوب: کپڑے میں خوشبو لگانا۔

◌ رَقَّ ۔ رِقَّةً: پتلا ہونا یا ہو جانا، باریک ہونا یا ہو جانا، نرم و ملائم ہونا یا ہو جانا، چھریرا ہونا یا ہو جانا، نازک ہونا یا ہو جانا، نفیس و نازک مزاج ہونا یا ہو جانا، خالص ہونا، صاف ہونا، پاک ہونا، شفاف و نتھرا ہوا ہونا (پانی کا)۔ ـــ ل: کے لئے نرم ہونا، کے لئے ہمدردی رکھنا، رحمدل ہونا، پر ترس کھانا۔ رَقَّ له قلبُهٗ: کے کام آنا، یا کی مدد کرنا۔ رَقَّقَ ہٗ: کو پتلا کرنا یا بنانا، کو عمدہ نرم یا ملائم بنانا، نرم کرنا، خالص و صاف بنانا۔ ـــ ہٗ: اپنی تقریر کو شائستہ، ہموار اور خوبصورت بنانا۔ ـــ ہٗ: (دھات) کو چپٹا کرنا، ہموار کرنا، بیلنا۔ اَرَقَّ ہٗ: کو باریک بنانا، پتلا بنانا یا کرنا، عمدہ اور نرم بنانا، صاف و شفاف بنانا۔ ـــ ہٗ: دل کو نرم کرنا۔ تَرَقَّقَ ل: کے لئے نرم ہونا، رحمدل ہونا، کے لئے ہمدردی رکھنا، پر ترس کھانا۔ اِسْتَرَقَّ: پتلا ہونا، باریک ہونا، عمدہ ہونا، نرم ہونا نفیس وملائم ہونا۔ ـــ ہٗ: کو نرم کرنا۔ ـــ ہٗ: کو غلام بنانا۔ رَقّ جمع رُقُوق: سمندری کچھوا، بحری سنگ پشت۔ رِقّ: غلامی۔ رَقّ و رِقّ: جھلی، جھلی نما کاغذ۔ رق: طنبورہ، دف۔ رقة: پتلا پن، چھریرا پن، کمی، ناکافی ہونا، تھوڑا ہونا، باریکی، عمدگی، صفائی، کھرا پن، نفاست، نزاکت، نرمی، ملائمت، شرافت، شائستگی، بردباری، حلم، ہلکا پن، دل آویزی، دلکشی، مہربانی، رحمت، دوستی، دوستانہ سلوک۔ ـــ رِقَّةُ الحاشية: دوستی، دوستانہ سلوک، دل آویزی، دلکشی، شائستگی۔ رقة الشعور: احساس، احساس کی نزاکت، سلیقہ، عقل، ہوشیاری، موقع شناسی۔ رقة الطبع: مہربانی، شرافت، شائستگی، نرم مزاجی، دوستی، دوستانہ سلوک۔ رقة المزاج: شرافت، شائستگی، نرم طبع۔ رُقَاق: روٹی، چپاتی۔ رقيق جمع اَرِقَّاء ورِقَاق: غلام (واحد جمع) روٹی، چپاتی، پتلا، باریک، دبلا پتلا، چھریرا، تھوڑا، ناکافی، عمدہ، نازک، اچھا، خوب، نرم ملائم، نرم و نازک، شریف، شائستہ، زود رنج، نازک دماغ، موقع شناس، ہوشیار، زیرک، ہوشمند، دور اندیش۔ تجارة الرقيق: غلاموں کی تجارت۔ رقيق الحال: غریب، حاجتمند۔ رقيق الحاشية (الحواشي): مہربان، دوستی کا برتاؤ رکھنے والا، مشفق، خلیق، خوش خلق، مہذب، باادب، بامروت، ملنسار، دلاویز، دلکش، قابل محبت۔ رقيق الشعور: ذی حس، حساس، زود رنج، زود اثر، فوراً اثر قبول کرنے والا۔ رقيق الطبع: مہربان، شریف، شائستہ، سلیم الطبع، شیریں طبع، دوستی کا برتاؤ رکھنے والا۔ رقيق المزاج: شریف دل۔ رَقِيقَة: ورق، پرت، چھلکا، تہہ، پتری، پاپڑ، پتلا چوڑا چھلکا۔ اَرَقّ: زیادہ پتلا زیادہ باریک، زیادہ دبلا پتلا، زیادہ کمزور، زیادہ نازک۔ مِرقاق: بیلن۔ مَرْقُوق: پتلی، باریک پاپڑ نما پیسٹری۔

رقا: ۱۔ رَقَأَ ۔ رَقْأً و رُقُوءًا الدمعُ او الدمُ: آنسو یا خون کا خشک ہونا، نکلنا بند ہونا، رکنا۔ رَقَأَ في الدرجة: سیڑھی پر چڑھنا۔ اَرْقَأَ الدمَ او الدمعَ: خون یا آنسو کو خشک کرنا، روکنا۔ کہا جاتا ہے: لا ارقأ اللهُ دمعتَهٗ: اللہ تعالیٰ اس کا ایک آنسو بھی نہ نکالے۔ الرَقُوء: خون بند کرنے والی چیز، خون روکنے والی چیز۔ المَرْقَأَة۔

المِرْقَاةُ: سیڑھی، زینہ۔

۲۔رَقَأَ ـرَقْأً بينهم: کے درمیان صلح کرانا، فساد ڈالنا۔کہا جاتا ہے: ارقأ على ظَلْعِكَ: اپنی جان پر رحم کرو طاقت سے زیادہ بوجھ نہ ڈالو۔الرَّقُوْ: لوگوں میں صلح کرانے والا۔

ⓒ رَقَأَ ـرَقْأً و رُقُوءً ا: آنسوؤں کا بہنا بند ہونا۔

رقب: ارقَبَ ـرُقُوبًا ورَقُوبًا و رَقَابَةً و رِقْبَانًا و رِقْبَةً و رَقْبَةً هُ: کی نگرانی کرنا، کا انتظار کرنا، کو ڈرانا۔ ـ النجمَ: ستاروں کی دیکھ بھال کرنا، ستاروں کا مشاہدہ کرنا۔راقَبَ هُ: کی نگہبانی کرنا۔ارْقَبَ هُ الدارَ: گھر کسی کے لئے رقبی کرنا (دیکھو رقبی) ـــ هُ الرُّقْبىٰ: کو مکان وغیرہ تازیست دے دینا۔تَـرَقَّـبَ ہ: کا انتظار کرنا۔تَـراقَبَا: ایک دوسرے کی نگرانی نگہبانی کرنا۔اِرْتَقَبَ هُ: کا انتظار کرنا ـــ المکانَ: کسی جگہ پر چڑھنا۔الرُّقْبَةُ: چیتے کے شکار کے لئے گڑھا۔ الـرِقْبَةُ: نگہبانی، احتیاط، تحفظ، بچاؤ۔کہا جاتا ہے: وَرِثَ مالاً عن رِقْبَةٍ: اس نے مال اپنے آباواجداد سے ورثہ میں نہیں پایا بلکہ دور کے رشتہ دار سے پایا۔ ورث مجداً عن رقبة: اس کے آباواجدامجد و بزرگی کے مالک نہ تھے، کہ ان سے مجد و بزرگی پائی ہو۔ الـرُّقْبىٰ: کوئی شخص دوسرے کو گھر وغیرہ اس شرط پر دے کہ اگر میں تجھ سے پہلے مرگیا تو گھر وغیرہ تیرا ہوگا اور اگر تو مجھ سے پہلے مرگیا تو گھر مجھے واپس مل جائے گا۔الرَّقِيْبُ جمع رُقَباء: نگہبان (کہا جاتا ہے: هو رقيبُ نفسه: وہ خود ہی اپنے اعمال کا محاسبہ کرنے والا ہے اس لئے دوسروں کو ملامت کرنے کا موقع نہیں دیتا) محافظ، انتظار کرنے والا، جوئے کے تیسرے تیر کا نام۔(فلک): ایک ستارے کا نام۔(ا ع): سارجنٹ، پسماندگان، چچازاد بھائی ـــ جمع رُقُب و رَقِيبات (ح): ایک نہایت زہریلا سانپ۔رقيب الجيش: دیدبان۔رقيبُ الشمسِ (ن): ایک قسم کا پودا۔الرَّقُوبُ: میراث کے لئے اپنے شوہر کی موت کا انتظار کرنے والی عورت، وہ عورت جس کا بچہ مرگیا ہو یا جس کے بچے زندہ نہ رہتے ہوں ـــ من الشیوخ و الارامل: نہ کماسکنے والا بوڑھا یا بیوہ، بوڑھا یا بیوہ جس کی کمائی (آمدنی) نہ ہو۔اُمُّ الـرَّقُوبِ: مصیبت۔المَرْقَبُ والمَرْقَبَةُ جمع مَرَاقِب: نگرانی کرنے کی اونچی جگہ، نگرانی کا برج، فوجی چوکی۔ المِرْقَبُ: ٹیلیسکوپ، دوربین، ستاروں اور اجرام فلکیہ کی دیکھ بھال کا آلہ۔الـرَّقَـابَةُ: مالک کی غیر موجودگی میں مال کی نگرانی کرنے والا۔

۲۔رَقَبَ ـرُقُوبًا و رَقُوبًا و رَقَابَةً و رِقْبَانًا و رِقْبَةً و رَقْبَةً هُ: کی گردن میں رسّی ڈالنا۔الرَّقَبُ: گردن کی موٹائی۔الرَّقَبَةُ جمع رِقَاب و رَقَبات و رَقَب و اَرْقُب: گردن، گدی (مو) بربط کا بالائی حصہ، غلام (جزء اشرف بول کر کل مراد لیا گیا ہے۔) کہا جاتا ہے: هم غلاظُ الرِقاب: وہ موٹی گردنوں والے ہیں۔ مراد وہ غیر مہذب و بدتہذیب ہیں۔رقبةُ الطريق في اصطلاح اهل الشرع: وہ زمین جس میں سے راستہ گزرتا ہو۔کہا جاتا ہے: مَلَكَ رقبة الطريقِ: وہ راستہ والی زمین کا مالک ہے ـــ الماء عند اهل الشرع: پانی بہنے کا نالہ۔کہا جاتا ہے: مَلَكَ رقبة الماء: وہ پانی کی گذرگاہ اور بہنے کی جگہ کا مالک ہے۔ الاَرْقَبُ: مؤنث رَقْباء و الرقبان و الرَّقَبانِيّ: موٹی گردن والا۔

۳۔راقَبَ اللّٰهَ في امره: اپنے معاملہ میں اللہ تعالیٰ سے ڈرنا۔الرِقْبَةُ: خوف۔

ⓒ رَقَبَ ـرُقُوبًا و رَقَابَةً ہ: کا مشاہدہ کرنا، توجہ سے کسی چیز کو نظر میں رکھنا، دیکھنا، پر غور کرنا، دھیان میں لانا، کی دیکھ بھال کرنا، نگرانی کرنا، کو جانچنا، تابع رکھنا، اختیار یا قابو میں لانا، کا انتظار کرنا، کا منتظر رہنا، کی راہ دیکھنا ـــ رُقُوبًا ہ: کی حفاظت کرنا، کو بچائے رکھنا، کی نگہبانی کرنا، کو مدنظر رکھنا، پیش نظر رکھنا، کی طرف توجہ کرنا، کا پاس کرنا، لحاظ کرنا، پر کان دھرنا، پر عمل کرنا ـــ ہ: اللہ تعالیٰ سے ڈرنا ـــ: چوکنا ہونا، چوکس ہونا، ہوشیار ہونا، محتاط ہونا، احتیاط کرنا۔ لايرقب فيه اِلاًّ و لاذِمَّةً: کے ساتھ سختی یا سنگدلی سے پیش آنا یا سلوک کرنا یا برتاؤ کرنا۔راقَبَ ہ/ہ: کا مشاہدہ کرنا، کو نظر میں رکھنا، دیکھنا، توجہ سے یا بغور دیکھنا، کو ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا، پر کڑی نظر رکھنا ـــ ہ: کو دور سے دیکھ کر اندازہ لگانا، کا پتہ لگانا، کو دریافت کرنا (غلطی جرم وغیرہ) پکڑنا ـــ ہ: (ٹریفک، پریس، کسی کے کام) پر کنٹرول کرنا (کسی کام) کی نگرانی کرنا، کسی کے لین دین، تعلقات) پر نظر رکھنا ـــ ہ: (اللہ تعالیٰ) سے ڈرنا۔راقَبَ اللّٰهَ فيه: کسی کے بارے میں اللہ تعالیٰ سے ڈرنا، کے ساتھ اللہ کے خوف کی وجہ سے اچھا سلوک کرنا۔تَـرَقَّـبَ ہ: کی توقع کرنا، امید کرنا، (متوقع چیز) کا اندازہ کرنا، کی پیش بینی کرنا، کی راہ دیکھنا ـــ ہ/ہ: کا انتظار کرنا، کی تلاش کرنا، کا منتظر ہونا ـــ ہ: کو بغور دیکھنا، ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا، کی طرف دیکھنا، کی گھات میں بیٹھنا۔اِرْتَقَبَ ہ: کی توقع کرنا، امید کرنا، (متوقع چیز) کا اندازہ کرنا، کی پیش بندی کرنا، کی پیش بینی کرنا، کا پہلے سے اندازہ کرنا۔رِقْبَة: مشاہدہ، کنٹرول، توجہ، چوکسی، خبرداری، ہوشیاری، احتیاط، بیدار مغزی۔ رَقَبَة جمع رَقَبات و رِقَاب: گردن ـــ جمع رقـاب: غلام، (اسلامی قانونی میں) شخص۔رقبةِ جسْر: سرحدی دریا کے پار دشمن کے علاقہ میں بڑھا ہوا مورچہ (bridge head)۔صُلْبُ الرَقَبَة: ضدی، ہٹیلا، سرکش، ثابت قدم، خودرائے، متمرد، کج بحث، غوغائی شور و غل مچانے والا، فسادی، جھگڑالو۔ غليظُ الرقبة: بمعنی صُلْبُ الرقبة۔ هذا في رِقابهم: اس کی ذمہ داری ان کے کندھوں پر ہے۔ اخذ بَعْضُهم برقاب بعض: ایک دوسرے کے بعد تواتر سے آنا۔رُقُوب: توقع، پیش بینی، پیش بندی۔ رَقِيب جمع رُقَباء: ہوشیار، چوکس، چوکنا، محافظ، سرپرست، والی، نگہبان، نگران، رکھوالا، دربان، پاسبان، منتظم، مہتمم، داروغہ، سنتری، چوکیدار، دشمن کی نقل و حرکت کا مشاہدہ کرنے والا، اہل نظر، مشاہد، مشاہدہ کرنیوالا، ناظر، خطرہ وغیرہ کے مقابلہ کے لئے تیار، جاسوس، اوورسیئر، سپروائزر، انسپکٹر، کنٹرولر، کنٹرول آفیسر، ڈاک سنسر کرنے والا، سارجنٹ۔رقيب اوّل: سٹاف سارجنٹ۔رُقْبىٰ: عطیہ اس شرط کے ساتھ کہ یہ اس شخص کی وفات کے بعد جسے دیا گیا ہے عطیہ دینے والے کو واپس ہو جائے گا یا عطیہ دینے والے کی وفات پر اس شخص کی ملکیت ہو جائے گا جسے دیا گیا ہے۔ رَقَـابَة: نگرانی، کنٹرول، (پریس کی) سنسرشپ۔ رُقُوبَة و رَاقُوبَة: اندوختہ۔مَرْقَب و مَرْقَبَة: اونچی جگہ کڑی نگاہ رکھنے کی جگہ Observation post۔او پی۔کڑی نگاہ رکھنے کی جگہ، نگہبانی کا برج، رصدگاہ۔مِـرْقَب: ٹیلی سکوپ Telescope۔ دوربین۔مُـراقَبة: مشاہدہ، کڑی نظر رکھنا، نگرانی، معائنہ، کنٹرول (پریس کی) سنسرشپ، (ڈاک کی) سنسرشپ، معائنہ کا علاقہ، حلقہ۔تَرَقُّب: توقع، پیش بینی، پیش بندی۔اِرتِـقـاب: توقع، پیش بینی، پیش بندی۔مُراقِب جمع مراقبون: مشاہدہ کرنے والا، مبصر، اوورسیئر، سپروائزر، انسپکٹر، کنٹرولر، کنٹرول آفیسر، سنسر کرنے والا، سارجنٹ میجر، کوارٹر ماسٹر سارجنٹ۔مُـراقِبُ تعليم: ماسٹر سارجنٹ۔ مراقب تعيين: کوارٹر ماسٹر سارجنٹ۔مراقب مدني: مقامی اعلیٰ اہلکار۔مراقب الخطوط: نائب ریفری، حدداد (lines man)۔

رقح: رَقَّحَ مالَهُ: مال کی اصلاح کرنا، انتظام کرنا۔

ترقّح لعياله: اپنے عیال کے لئے کمانا۔ ارتقح: زیادہ ہونا۔ الراقحة: کہا جاتا ہے: هو راقحة اهله: وہ اہل وعیال کے لئے کمانے والا ہے۔ الرقاحة: کمائی، تجارت۔ الرقّاحي: تاجر، سوداگر۔

رقد: ارقد ـ رقدًا و رقودًا و رقادًا: سونا صفت: راقد جمع رقود و رقّد۔ ــ الحرُّ: گرمی کا گھٹنا۔ ــت السوقُ: بازار کا سرد پڑنا۔ ــ عن الامر: کام سے غافل ہونا۔ ــ عن ضيفه: مہمان کی خبرگیری نہ کرنا۔ ارقده: کو سلانا۔ ــ بالمكان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ تراقد: اپنے آپ کو سوتا ظاہر کرنا۔ استرقد: پر نیند کا غلبہ ہونا۔ الرقدة: نیند۔ کہا جاتا ہے: اصابتنا رقدةٌ من الحرّ: ہم کو تقریبا دس روز کی گرمی پہنچی۔ الرُقَدة و اليرقود: بہت سونے والا۔ الرقود: ہمیشہ سونے والا۔ کہا جاتا ہے: امرأة رقود الضحى: چاشت تک سونے والی عورت یعنی خوشحال وآسودہ حال عورت۔ المُرقد (طب): افیون کی طرح کی ایک سلا دینے والی دواء، خواب آور دواء، صاف کھلا راستہ۔ المرقد جمع مراقد: خواب گاہ۔ ترقيد البيض: سینے کے لئے مرغی کے نیچے انڈے رکھنا۔ الراقود جمع رواقيد: بڑا مٹکا (فارسی لفظ)۔

۲ ـ تراقد القومُ على فلان: قوم کا کسی کے خلاف مدد دینا۔ ارقدّ ارقدادًا: جلدی کرنا۔ الرقدان: بکری وغیرہ کے بچہ کی کلیل۔ الترقيد: ایک قسم کی چال۔

○ رقد ـ رقدًا و رقودًا و رقادًا: سونا، سویا ہوا ہونا، آرام کے لئے لیٹنا، لیٹنا، آرام کرنا، کم ہونا، مدھم پڑنا، اتر جانا، بیٹھ جانا، دب جانا، فرو ہونا (طوفان وغیرہ) کا زور کم ہونا، پرسکون ہونا، نڈھال ہونا، (بازار کا) سرد ہونا، ٹھنڈا پڑنا۔ رقد على البيض: (مرغی کا) انڈوں پر بیٹھنا۔ رقّده: کو سلانا، لٹانا، کو بستر پر لٹانا۔ ارقده: کو سلانا، بچہ کو بستر پر لٹانا۔ رقدة: نیند، لیٹنے کا انداز، لیٹنے کی وضع، حالت۔ رقاد: نیند، لیٹا ہوا ہونا، لیٹنے کی وضع۔ رقود: نیند، لیٹا ہوا ہونا، لیٹنے کی وضع، سوئے ہوئے (جمع) راقود جمع رواقيد: بڑا جگ۔ مرقد جمع مراقد: بستر، کوچ، آرام کی جگہ، مقبرہ، روضہ، درگاہ۔ ترقيد: انڈے سینا۔ ترقيدة: داب، درخت کی شاخ جو مٹی میں دبا دی گئی ہو۔ راقد جمع رقّد و رقود: سونے والا، سویا ہوا، لیٹا ہوا، تکیہ لگا کر بیٹھا یا لیٹا ہوا، آرام کرنے والا، خاموش، پرسکون، سرد (بازار) مُرقّد: خواب آور اور لوری یا تھپک کر سلانے والا۔ جمع مرقّدات: خواب آور دوائیں۔

رقز: رقز ـ رقزًا: ناچنا۔ ــ العرقُ: رگ کا اچھلنا۔ الرقّاز: ناچنے والا۔

رقش: ارقش ـ رقشًا ہ: پر نقش کرنا۔ ــ الكلام: کو لکھنا، سجانا۔ رقّش الكلام: کو سجانا، لکھنا، گھڑنا۔ ــ الرجلُ: چغلی کھانا۔ ــ الرجلَ: پر عتاب کرنا۔ ترقّش: مزین ہونا، آراستہ ہونا، سجنا۔ ارتقش: اپنا حسن اور اپنی زینت دکھانا۔

۲ ـ رقّش الصحيفة: کی سطریں کرنا۔ ارتقش الجيشُ: لشکر کا لڑائی میں آپس میں گتھ جانا۔ الرقش و الرقشة: رنگ جس میں مٹیالا پن اور سیاہی ہو۔ الأرقش مؤنث رقشاء: سیاہ وسفید نقطوں والا۔ الرقشاء (ح): ایک کیڑا۔ ــ من الحيّات: کوڑیالا سانپ۔ الرقّاش: سانپ۔ الرقشاء: بوقت مستی اونٹ کے منہ کی جھاگ۔

○ رقش ـ رقشًا رقّش ہ: کو مختلف رنگوں سے بوقلموں بنانا، میں مختلف رنگوں کے ٹکڑے لگانا، کو رنگارنگ بنانا۔ رقّش ہ: کو سجانا، کی آرائش کرنا، کو آراستہ کرنا، کی سج دھج کرنا، کو سنوارنا، سنگارنا، حسین بنانا۔ ارقش: بوقلموں، رنگا رنگ کا، کئی رنگوں کا، رنگدار، رنگین۔ مِرقاش جمع مراقيش: (مصور کا) برش۔

رقص: ارقص ـ رقصًا: ناچنا، موسیقی یا گانے پر ناچنا، مضطرب ہونا۔ ــ النبيذُ: نبیذ کا جوش میں آنا۔ ــ في الكلام: تیزی سے بولنا۔ ــ رقصًا و رقصًا و رقصانًا الجملُ: اونٹ کا دوڑنا۔ رقّص و ارقص ہُ: کو نچانا۔ کہا جاتا ہے: ارقص القومُ في سيرهم: لوگوں کا چلنے میں اوپر نیچے ہونا۔ ترقّص الشيءُ: چیز کا تیزی سے اوپر نیچے ہونا۔ ارتقص السعرُ: بھاؤ کا چڑھنا۔ الرقّاص: بہت ناچنے والا پیشہ ور رقاص۔ ــ البسيطُ (حی): دھاگے کے ذریعے ایک نقطہ سے لٹکتا ہوا چھوٹا سا ڈنڈا۔ ــ الثقليّ: بوجھ سے محور کے گرد ہر ہلنے والا جسم، اغلبًا افقیًا۔ رقّاص الساعة: گھنٹے کا پنڈولم۔ الرقّاصة: الرقّاص کا مؤنث: بہت ناچنے والی، پیشہ ور رقاصہ، عربوں کے ایک کھیل کا نام۔ شِعرٌ مُرقِص: نچا دینے والا شعر یعنی اپنے بیان کی خوبی سے سننے والے کو وجد میں لانے والا شعر۔ فلاةٌ مُرقِصة: بیابان جو چلنے والے کو جلدی کرنے کا باعث ہو۔

۲ المرقّاصة: بنجر زمین۔

○ رقص ـ رقصًا: ناچنا، (گھوڑے) کا پچھلی ٹانگوں پر اچھلنا، کلول کرنا (علی) کسی دھن پر۔ رقص فرحًا: خوشی سے ناچنا۔ رقّص ہ: کو نچانا۔ ــ ہ: کسی چیز کو جھلانے لگنا، (دل وغیرہ) کو تھرانا۔ رقّص الخناجر: بلند قہقہہ کا باعث بننا۔ راقص ها: (کسی لڑکی) کے ساتھ رقص کرنا۔ ارقص ہُ: کو نچانا۔ ــ ہ: (دل وغیرہ) کو تھرانا۔ تراقص: (دل کا) کانپنا۔ ــ حرکت کرنا، رقص کرنا۔ رقص: ناچنا، رقص۔ معلّم الرقص: ناچ سکھانے والا۔ رقصة: ناچ، رقص۔ جمع رقصات۔ رقّاص: (پیشہ ور) ناچنے والا، پنڈولم۔ رقّاص: لٹکتا ہوا ڈنڈا جو جھولنے کیلئے آزاد ہو۔ رقّاصہ: ناچنے والی، رقاصہ۔ مرقص جمع مراقص: ناچنے کا ہال، بال روم، ناچ، رقص، محفل رقص، ناچ سجا۔ راقص: ناچنے والا، ناچتا ہوا۔ حفلةٌ راقصة: رقص، محفل رقص، ناچ سجا۔ موسيقى راقصة: رقص کی موسیقی۔ ليلةٌ راقصةٌ: رقص کی پارٹی۔ راقصة جمع راقصات: ناچنے والی، گھٹنے کی چپنی ہڈی۔ مُراقِصة: ساتھ ناچنے والی، رقص میں شریک خاتون۔

رقط: رقِط ـ رقطًا: سیاہ پر سفید یا سفید پر سیاہ نقطے والا ہونا۔ رقّط على الثوب: کپڑے پر روشنائی کے چھینٹے دے کر اس کو داغدار کرنا۔ ترقّط و ارقطّ ارقطاطًا و ارقاطّ ارقيطاطًا: سیاہ سفید دھبوں والا ہونا۔ صفت: أرقط م رقطاء جمع رُقط۔ الرُقطة: سیاہ پر سفید یا سفید پر سیاہ داغ۔ الأرقط (ح): چیتا۔ الرقطاء: فتنہ وفساد (ن): آرائش کے لئے لگایا جانے والا ایک پودا۔

○ رقّط ہ: پر دھبے ڈالنا، چھینٹی ڈالنا۔ ارقط: چتلا، داغدار، دھبے دار، چیتا۔

رقع: ارقع ـ رقعًا الثوب: کپڑے پر پیوند لگانا۔ رقُع ـ رقاعةً: بیوقوف ہونا، بے شرم ہونا۔ صفت: رقيع و ارقع و مرقعان۔ رقّع ترقيعًا الثوب: کپڑے پر پیوند لگانا۔ کہتے ہیں: رقّع دُنياه بآخرته: اس نے اپنی دنیا کی اصلاح اپنی آخرت سے کی۔ هو صاحبُ ترقيعٍ و توصيلٍ: وہ لمبی بات کرنے والا ہے۔ ارقع الثوبُ: کپڑے کا قابل مرمت اور پیوند کے قابل ہونا۔ ــ الرجلُ: حماقت وبے وقوفی ظاہر کرنا۔ ارتقع: کہا جاتا ہے: ما ارتقع به و له: اس نے اس پر نہ توجہ دی اور نہ اس میں دلچسپی لی۔ استرقع الثوبُ: کپڑے کا قابل مرمت اور پیوند کے قابل ہونا۔ الرقيع (فلك): اگلوں کے نزدیک ساتواں آسمان۔ الرقيع جمع ارقعة (فلك): آسمان یا اگلے لوگوں کے نزدیک پہلا آسمان، احمق۔ الرُقعة جمع رُقع و رقاع: پیوند لگانے کا کپڑے کا ٹکڑا، کاغذ کا ٹکڑا جس پر لکھا جائے (ف ج)، کاغذ،

لکڑی یا پتھر کا اوزار جو فنکار اپنے عمل کو مکمل کرنے کے لئے چنے، پہلی خارش۔ کہا جاتا ہے: فی ھذا الجمل رقعۃ من الجرب: اس اونٹ میں پہلی خارش ظاہر ہوئی۔ رُقعۃُ الأرض: زمین کا ٹکڑا، قطعہ زمین، پلاٹ۔ — الشیءِ: کسی چیز کی اصل یا حقیقت۔ — الثوبِ المنقوش: اصلی کپڑا جس پر نقش ونگار بنائے گئے ہوں۔ — الشِطرَنجِ: شطرنج کی بساط۔ الرقعاء: ارقع کا مونث۔ بقرۃ رقعاء: مختلف رنگوں والی گائے۔ المُرتقَع: کپڑے میں پیوند لگانے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے: لا اری فیہ مُرتقَعًا: میں اس میں عیب گیری یا اصلاح کی کوئی گنجائش نہیں پاتا۔ جوعٌ یَرقُوعٌ: سخت بھوک۔

۲۔ رَقَعَ ـَ رَقعًا الغرضَ بسھمہ: نشانہ پر تیر مارنا۔ — الرجلَ: کی ہجو کرنا۔ — ذَنَبَہُ بالسوط: کی دم پر کوڑا مارنا۔ رُقعۃُ الغرضِ جمع رُقَع و رِقاع: نشانہ۔ الرَقعَۃ: نشانہ پر تیر لگنے کی آواز۔

۳۔ رَقَعَ ـَ رَقعًا الشیخُ: بوڑھے کا ہتھیلیوں سے سہارا لے کر اٹھنا۔

۴۔ رَقَعَ ـَ رَقعًا فی السیر: تیز چلنا۔

۵۔ رَاقَعَ الخمرَ: شراب کا عادی بننا۔

۶۔ تَرَقَّعَ البلادَ: ارزانی کے زمانہ میں ملک میں کمائی کرنا۔

ⓞ رَقَعَ ـَ رَقعًا ہ: کپڑے پر پیوند لگانا۔ رَقُعَ ـُ رَقاعَۃً: بیوقوف ہونا۔ رَقَّعَ ہ: کپڑے پر پیوند لگانا۔ رُقعَۃ جمع رُقَع و رِقاع: پیوند، کپڑے کا ٹکڑا، قطعہ زمین، خطہ، زمین، علاقہ، قطعہ، ٹکڑا (زمین کا)، (جھنڈے کی) زمین، شطرنج کی بساط، کاغذ کی سلپ، کاغذ کا ٹکڑا، نوٹ، مختصر پیغام، ٹکٹ، کوپن، بونڈ، ضمانت، کتابت کا ایک شکستہ یا رواں خط۔ رَقیع: بیوقوف، بے شرم، بے حیا، گستاخ، بدتمیز، جمع ارقِعۃ: آسمان، فلک۔ رَقاعَۃ: بیوقوفی، حماقت۔ مِرقَعۃ و مُرقِعیۃ: دھجی، چیتھڑا۔ ترقیع: پیوند کاری۔ ترقیعُ القَرنِیَۃ: آنکھ کے ڈھیلے کے بیرونی پردہ کی منتقلی۔ مُرقَّعات: ٹکڑے، ٹوٹے ہوئے حصے۔

رقل: ۱۔ ارقَلَ: جلدی کرنا۔ — المفازۃَ: بیابان کو طے کرنا، عبور کرنا۔ المِرقال و المُرقِل و المُرقِلَۃ من الابل جمع مَراقیل و مَراقِل و مُرقِلات: تیز رفتار اونٹ۔

۲۔ ارقَلَتِ النخلۃُ: کھجور کے درخت کا لمبا ہونا۔ الرَقلَۃ جمع رِقال و رَقل: کھجور کا لمبا درخت۔ الرَاقول: کھجور کے درخت پر چڑھنے کی رسی۔

رقم: ۱۔ رَقَمَ ـُ رَقمًا: لکھنا۔ — الکتابَ: کتاب پر اعراب ونقطے لگانا۔ — الثوبَ: کپڑے پر دھاریاں ڈالنا۔ — الخبزَ: روٹی پر نقش بنانا۔ — البعیرَ: اونٹ کو داغ لگانا۔ کہتے ہیں: فلانٌ یَرقُمُ علی الماء: فلاں شخص کاموں میں غضب کی سمجھ رکھتا ہے۔ رَقَّمَ: لکھنا۔ — الکتابَ: کتاب پر اعراب ونقطے لگانا۔ الرَقم (مص) جمع اَرقام و رُقُوم: مہر، نقش ونگار والا دھاریدار کپڑا یا دھاری دار چادر۔ — القیاسی عند الریاضیین: ریکارڈ۔ کہا جاتا ہے: ضَرَبَ الرقمَ القیاسیَّ: اس نے ریکارڈ قائم کیا۔ الارقامُ الھندیۃ: ہندسے، جیسے ۱، ۲، ۳، وغیرہ۔ الرَقمۃ و الرُقمۃ: ارقم کا رنگ۔ الرَقیم: کتاب، لکھا ہوا۔ الأَرقَم: قلم۔ — جمع اَراقِم (ح): ایک بہت زہریلا سانپ، سفید و سیاہ رنگ کا سانپ۔ مونث کو رَقشاء کہا جاتا ہے رَقماء نہیں کہا جاتا۔ المِرقَم جمع مَراقِم: قلم، لکھنے یا نقش کرنے کا آلہ، داغ لگانے کا آلہ۔ کتابٌ مَرقُومٌ: واضح لکھی ہوئی کتاب۔ ثورٌ مرقومُ القوائمِ: وہ بیل جس کی ٹانگوں پر سیاہ دھاریاں یا داغ ہوں۔

۲۔ الرَقم (مو): کھال یا اون وغیرہ کا ٹکڑا جو بربط کے منہ سے چپکایا جاتا ہے۔ — والرَقِم و بنتُ الرَقِم: مصیبت: کہا جاتا ہے: جاءَ بالرقمِ الرَقماء: وہ بڑی مصیبت لے کر آیا۔ جاءَ بالرَقمِ و الرَقِم: وہ بہت کچھ لایا۔ الرَقمَۃ: وادی کا پہلو، وادی میں پانی کے اکٹھا ہونے کی جگہ، باغ، (ن) خُبازی: کہا جاتا ہے: ما وجدت فی الارض الارقمۃ من کلاءٍ: میں نے زمین میں صرف تھوڑا سا گھاس پایا۔ الرَقمۃ (ن): ایک قسم کا پودا۔ ارضٌ مَرقُومۃٌ: تھوڑے پودوں والی زمین۔

ⓞ رَقَمَ ـُ رَقمًا ہ: کچھ لکھنا۔ (ہ): (متن) کو اعراب اور نقطے لگانا، (گھوڑے) کو داغنا، (نشان علامت) نقش کرنا، پر نشان لگانا، (کپڑے پر) دھاریاں بنانا، پر نمبر لگانا۔ رَقَّمَ ہ: (متن) پر اعراب لگانا، نقطے لگانا۔ — ہ: پر دھاریاں ڈالنا، خط یا لہریں ڈالنا، پر نمبر لگانا، لکیر کھینچنا۔ رَقم جمع اَرقام: عدد، نمبر۔ الأَرقامُ الھِندِیۃ: عربی اعداد۔ رقم القیاس و رقم قیاسی: ریکارڈ (کھیلوں میں)۔ سَجَّلَ رَقمًا قیاسیًا: ریکارڈ قائم کرنا۔ رَقیم: کتبہ، مکتوب، پیغام۔ مِرقَم جمع مَراقِم: ڈرائنگ (کرنے والی) پنسل، رنگدار چاک، رنگین کھریا، رنگین گچ، مصور یا (رنگساز کا) برش۔ ترقیم: نقطے لگانا، اعراب لگانا، نمبر لگانا۔ مَرقُوم جمع مَراقِیم: دھاریدار کمبل یا چادر۔

رقن: رَقَنَ ـُ رَقنًا ت الجاریۃَ: لڑکی کا مہندی لگانا۔ رَقَّنَ ترقینًا: کتاب کو مزین کرنا، سجانا، خط یا تصاویر کو قریب قریب کرنا۔ — ہ: کو لکھنا۔ — لحیتَہُ: اپنی داڑھی پر خضاب لگانا۔ — الکتابَ: کتاب کو سجانا اور خوبصورت بنانا، کی سطریں قریب قریب کرنا۔ — الخطَّ: پر نقطے لگانا۔ ارقَنَ لحیتَہُ: اپنی داڑھی کو خضاب لگانا۔ — و ترَقَّنَ و ارتَقَنَ و استَرقَنَ: (مہندی یا زعفران سے) خضاب لگا ہوا ہونا۔ الرِقان و الرَقُون و الإِرقان (ن): مہندی یا زعفران۔ الرَقین و المَرقُون: لکھا ہوا۔ الترقین: رَقَّنَ کا مصدر۔ الترقینۃ: کا "ۃ" ایک بار کے معنی میں ہے۔ المُرَقِّن: کتاب کو مزین کرنے والا۔

رقو: الرَقو و الرَقوۃ: ریت کا بلند اور گول ٹیلا۔

ⓞ رقوص: ترقوَصَ: اپنے آپ کو ادھر ادھر پھینکنا، لڑھکنا۔

رقی: ۱۔ رَقِیَ ـَ رَقیًا و رُقِیًّا الجبلَ و فیہ و الیہ: پہاڑ پر چڑھنا۔ کہا جاتا ہے: ارقَ علی ضَلعِكَ: اتنا چڑھو جتنا چڑھ سکو اور اپنے اوپر طاقت سے زیادہ بوجھ نہ ڈالو۔ رَقّی ترقِیَۃً ہ: کو اوپر کرنا، پر چڑھانا، کو اٹھانا۔ ترَقّی ترَقِّیًا الجبلَ و فیہ و الیہ: پہاڑ پر چڑھنا۔ — فی السُلَّمِ: ایک ایک ڈنڈا کر کے پایہ بہ پایہ سیڑھی پر چڑھنا۔ — بہ الامرُ: کسی امر کی انتہاء کو پہنچنا۔ کہا جاتا ہے: مازال فلانٌ یترَقّی بہ الامرُ حتی بلغ غایتَہُ: کہ معاملہ ایک حالت سے دوسری میں منتقل ہوتا رہا یہاں تک کہ انتہاء کو پہنچ گیا۔ — الرجُلَ: کی ہنسلی کی ہڈی پر مارنا۔ تراقی امرُھم إلی الفساد: ان کا معاملہ فساد تک جا پہنچا۔ اِرتَقَی اِرتِقاءً الجبلَ و فیہ و الیہ: پہاڑ پر چڑھنا۔ — فی السُلَّمِ: سیڑھیاں چڑھنا۔ — بہ الامرُ: کا معاملہ کا اپنی انتہا کو پہنچنا۔ الرَقّاء: پہاڑوں پر چڑھنے والا۔ التَرقُوَۃ (ع ا): ہنسلی کی ہڈی۔ المَرقی و المَرقاۃ جمع مَراقٍ: سیڑھی کا پایہ، ڈنڈا۔ المِرقاۃ جمع مَراقٍ: سیڑھی کا پایہ، ڈنڈا، بوجھ اٹھانے والی ایک کل، لفٹ، اسے مِصعَد بھی کہا جاتا ہے۔ المُرتقَی: چڑھنے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے: لقد ارتقیتَ مُرتقًی صَعبًا: تو ایک مشکل جگہ چڑھ گیا ہے۔ مکانٌ صعبُ المُرتقَی: وہ جگہ جس پر چڑھنا دشوار ہو۔

۲۔ رَقَی ـِ رَقیًا و رُقِیًّا و رُقیۃً ہ و علیہ: کسی کو نفع یا ضرر رسانی کے لئے ٹوٹکا یا منتر کرنا۔ استَرقی ہ: سے منتر یا جادو کرنے کو کہنا۔ — لہ: کسی کیلئے منتر،

ٹوٹکے یا جادو کرنے والے کو طلب کرنا، تعویذ گنڈے کرنے والے کو تلاش کرنا۔ الرُّقيَة جمع رُقًى و رُقيَات و رُقَيَات: منتر، افسوں، تعویذ۔ الراقِي (فا) جمع رُقَاة و راقُون مونث راقِيَة جمع رَوَاقٍ: منتر کرنے والا، تعویذ گنڈے کرنے والا۔ کہا جاتا ہے: رجلٌ راقيةٌ: یہاں تاء مبالغہ کی ہے، تانیث کی نہیں معنی تعویذ گنڈے یا منتر کرنے والا مرد۔ الرَّقَّاء: جھاڑ پھونک اور تعویذ گنڈے میں بڑا ماہر۔

رَقِيَ ـَ رَقيًا و رُقِيًّا في/الی: پر چڑھنا، تک چڑھ کر جانا۔ ـــ: عہدہ میں ترقی پانا، آگے بڑھنا۔ ـــ إلى: (فلاں زمانہ) کا ہونا۔ رَقِيَ بِهِ: کو اوپر لے جانا، کو ترقی دینا، بڑھانا، کی جرأت دلانا۔ رَقَى ـِ رُقيَةً ہ من: پر کسی چیز کے خلاف جادو کرنا، منتر کرنا، افسوں کرنا۔ رَقَّى: چڑھنے کا باعث ہونا۔ ـــ ہ: کو ترقی دینا ـــ ہ: کو آگے بڑھانا، کو تقویت پہنچانا، کے لئے کام کرنا، کی خدمت کرنا، تائید کرنا، کو اونچا کرنا، بلند کرنا۔ تَرَقَّى: چڑھنا، آگے بڑھنا، ترقی کرنا، اونچا ہونا، ابھرنا۔ اِرْتَقَى: چڑھنا، اونچا ہونا ـــ ہ: پر چڑھنا۔ ـــ العرش: تخت نشین ہونا، سریر آرائے سلطنت ہونا۔ ـــ ہ: پر سوار ہونا۔ ـــ العَرَبَة: گاڑی میں سوار ہونا ـــ الی منصب: کسی منصب یا عہدہ میں ترقی کر جانا۔ ـــ إلى: کی تعداد تک بڑھنا۔ ـــ: آگے بڑھنا، ابھرنا، اوپر کی طرف رجحان ظاہر کرنا، اوپر کی طرف ترقی کرنا۔ ـــ إلى: (کسی زمانہ) کا ہونا۔ رُقيَة جمع رُقًى: جادو، منتر، افسوں، ٹونا، ٹوٹکا، تعویذ، گنڈا۔ رَقَّاء: جادوگر، ساحر، فسوں گر۔ اَرْقَى: زیادہ اونچا، برتر، زیادہ ترقی یافتہ۔ مِرْقَاة جمع مَرَاقٍ: سیڑھیاں، زینہ، سیڑھی کا پایہ، قدمچہ، سیڑھی، لفٹ، بوجھ وغیرہ اٹھانے یا اوپر لیجانے والی کل۔ تَرْقِيَة: اونچا کرنا، بلند کرنا جمع تَرقِيَات: کسی منصب یا عہدہ پر ترقی، سربلندی، عروج، رفعت، بلندی، صعود، سرفرازی، ترقی، حوصلہ افزائی، ہمت افزائی، اعانت، امداد، آگے بڑھانا، برتری، توسیع، پھیلاؤ، اضافہ، بالیدگی، ترقی یافتہ حالت، بہتری۔ تَرَقٍّ جمع تَرَقِّيَات: چڑھائی، بلندی، چڑھنا، بلند ہونا، اوپر جانا، صعود، عروج، پیش قدمی، سرفرازی، اضافہ، ترقی، ارتقاء، نشو و نما، ترقی پذیر بہتر صورت۔ اِرْتِقَاء: چڑھنا، سوار ہونا، بلندی، چڑھاؤ، صعود، عروج، ترقی، ارتفاع، ارتقاء، نشو و نما، ترقی پذیر بہتر صورت۔ ارتقاءُ العرش: تخت نشینی۔ رَاقٍ: چڑھنے والا، سر ابھارنے والا، بلند، عالی، اعلیٰ عہدہ دار، برتر، اونچے درجہ کا، بلند طبقے کا، اعلیٰ معیار کا، تعلیم یافتہ، شائستہ، ترقی یافتہ۔ الطبقةُ الراقِيَةُ: بالائی طبقہ۔ رَاقٍ جمع رُقَاة: جادوگر، افسوں گر، ساحر، سیانا۔ مُرْتَقٍ: اونچا، بلند، برتر، ترقی یافتہ (خصوصاً شعوری طور)۔ مُرْتَقًى: ترقی، بلندی، ارتفاع، چڑھاؤ، عروج، اٹھان، ترقی، افزونی۔

رك: ۱۔ رَكَّ ـُ رَكًّا و رِكَّةً و رَكَاكَةً: کمزور ہونا، پتلا ہونا۔ کہتے ہیں: اقطعه من حيث رَكَّ: اسے وہاں سے کاٹو جہاں کمزور اور پتلا ہو۔ ـــ الرجلُ: کم علم یا کم عقل ہونا۔ رَكَّكَ و اَرَكَّ السحابُ: بادل کا تھوڑی اور ہلکی بارش برسانا۔ رُكِّكَ و اُرِكَّت الارضُ: زمین کا تھوڑی اور ہلکی بارش سے سیراب ہونا۔ اِرْتَكَّ: کانپنا۔ ـــ فی الامر: کسی امر میں شک کرنا۔ اِسْتَرَكَّ ہ: کو کمزور پانا یا سمجھنا۔ الرِّكّ جمع رِكَاك و اَرْكَاك و الرِّكَّة و الرَّكِيكَة: ہلکی بارش، ننھی بوندوں کی بارش۔ الرِكّ جمع رِكَاك و اَرْكَاك: ہلکی بارش، کمزور۔ اَرْضٌ رِكٌّ: زمین جہاں تھوڑی بارش ہوئی ہو۔ الرُّكَاك و الاَرَكّ: عقل و رائے کی کمزوری والا۔ الرَّكِيك جمع رِكَاك و رَكَكَة: عقل و رائے میں کمزور، ڈھیلا ڈھالا، کم ہمت۔ ـــ من الكلام: پھسپھسا کلام۔ رجلٌ رَكِيكُ العلم: کم علم مرد۔ ثوبٌ رَكِيكُ النسج: چھدری بناوٹ کا کپڑا۔ الرُّكَاكَة جمع رِكَاك: بمعنی الرُّكَاك۔ کہا جاتا ہے: رجلٌ رُكَاكَةٌ وامرأةٌ رُكَاكَةٌ: عقل اور رائے میں کمزور مرد اور عورت۔ الرُّكُوكَة: کمزوری۔

۲۔ رَكَّ ـُ رَكًّا الشيءَ: چیز کے ایک حصہ کو دوسرے پر چننا۔ کہا جاتا ہے: رَكَّ الأمرَ في عُنُقِهِ: اس نے کام اس کے گلے ڈال دیا۔ ـــ الشيءَ بيده: چیز کو ہاتھ سے دبا کر اس کا حجم معلوم کرنا۔ الرَّكَّة (ب): ایک دوسرے سے جوڑے ہوئے پتھر۔

۳۔ اَرَكَّ الحقُّ فلانًا: پر حق کا غالب ہونا۔

۴۔ رَكْرَكَ رَكْرَكَةً الشيءُ: چیز کا کمزور ہونا۔ کہا جاتا ہے: به رَكْرَكَةٌ: اس کی ہر چیز میں کمزوری ہے۔ ـــ الرجلُ: بزدل ہونا۔

رَكَّ ـِ رَكًّا و رِكَّةً و رَكَاكَةً: کمزور ہونا، ناتواں ہونا، حقیر ہونا، ناکافی ہونا، کم ہونا، قلیل ہونا، کم مقدار میں ہونا۔ ـُ رَكًّا: رَكَّ الشيءَ في عُنُقِه: پر بھاری ذمہ داری ڈالنا، پر کوئی چیز ٹھونسنا۔ رِكَّة: کمزوری، ناتوانی، ضعف۔ رَكِيك جمع رِكَاك و رَكَكَة: کمزور، ناتواں، پتلا، بے رنگ، روکھا پھیکا، بے لطف، پھیکا (جیسے پھیکا طرز بیان)، حقیر، ناکافی، کم، قابل افسوس۔ رُكَاك: کمزور، ناتواں۔ رَكَاكَة: کمزوری، ناتوانی، عاجزی، کوتاہی، کمی، کافی نہ ہونا، بے رنگی، پھیکا پن، بے رونقی (جیسے انداز، طرز وغیرہ کی)۔ رُكَّة: تکلا، سلائی دار پونی۔ طِبُّ الرُكَّة: عورتوں کی طرف سے بیماری کا عامیانہ علاج بذریعہ تعویذ، گنڈے، ٹونے، ٹوٹکے وغیرہ۔

رکب: ۱۔ رَكِبَ ـَ رُكُوبًا و مَرْكَبًا الدابةَ و على الدابة: جانور پر سوار ہونا۔ ـــ البحرَ: سمندر میں سفر کرنا۔ ـــ الطريقَ: راستہ پر چلنا۔ ـــ اَثَرَہ: کا پیچھا کرنا۔ ـــ ہ الدَّيْنُ: مقروض ہونا۔ رَكَّبَ ہ الفرسَ: کو گھوڑے پر سوار کرنا۔ ـــ الشيءَ: ایک کو دوسری پر رکھنا۔ اَرْكَبَ ہ: کو سواری دینا۔ ـــ المُهْرُ: بچھیرے کا سواری دینے کے قابل ہونا۔ تَرَكَّبَ: سوار ہونا، ترکیب پانا۔ تَرَاكَبَ الأمرُ: معاملہ کا تہہ بتہہ ہونا۔ اِرْتَكَبَ ہ: پر سوار ہونا۔ ـــ الدَّيْنَ: قرض زیادہ لینا۔ الرَّكْب جمع اَرْكُب و رُكُوب: اونٹوں یا گھوڑوں کے سوار۔ یہ اسم جمع ہے اور بعض کے نزدیک جمع ہے۔ الرِّكْبَة: جانور پر سواری، سوار ہونے کی ایک قسم۔ کہا جاتا ہے: هو حَسَنُ الرِّكْبَة: وہ ایک اچھا سوار ہے۔ الرِّكَاب جمع رُكُب: سوار کے پیر رکھنے کی جگہ۔ ـــ جمع رُكُب و رَكَائِب و رِكَابَات: سواری کے اونٹ واحد: رَاحِلَة رِكَابُ السحاب: ہوائیں۔ الراكِب (فا) جمع رُكَّاب و رُكْبَان و رُكُوب و رِكَبَة و رَكْب و رَكَبَة: سوار۔ الراكِبَة جمع رَوَاكِب: الراكب کا مونث۔ ـــ والراكُوب والراكُوبَة: کھجور کے درخت کی نئی شاخ جو اس کے سب سے اوپر کے حصہ سے لٹکتی ہو اور زمین تک نہ پہنچتی ہو۔ الرَّكِيب جمع رُكُب: دو سواروں میں سے پچھلا سوار، سوار، جڑی ہوئی چیز۔ الرَّكُوب: بہت سوار ہونے والا۔ ـــ والرَّكُوبَة جمع رَكَائِب: سواری کا اونٹ، سواری۔ طَرِيقٌ رَكُوبٌ: بہت چلتا ہوا راستہ۔ الرَّكَّاب مونث رَكَّابَة: بہت سوار ہونے والا۔ المَرْكَب (مص): سواری، تری کی ہو یا خشکی کی (جیسے جہاز، کشتی، اونٹ گھوڑا وغیرہ)۔ المُرَكَّب: اصل۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ كريمُ المُرَكَّب: فلاں شخص شریف الاصل ہے۔ الجهلُ المُرَكَّب: نہ جانتے ہوئے اپنے کو جاننے والا سمجھنا۔ المَرْكُوب (مفع) جمع مَرَاكِيب: سواری (گھوڑا وغیرہ)۔ المَرْكَبَات واحد مَرْكَبَة: مختلف قسم کی گاڑیاں

جنہیں گھوڑے خچر وغیرہ کھینچتے ہوں یا بھاپ یا بجلی وغیرہ کی طاقت سے چلنے والی گاڑیاں۔

۳۔ رَكِبَ ـ رُكُوبًا و مَرْكَبًا رَأسَهُ: بے سوچے لاپروائی سے کسی کام کو کرگزرنا۔ ـــ هواه: خواہش کا تابع ہونا۔ ـــ الذَّنبَ: گناہ کا مرتکب ہونا۔ ـــ الخطرَ: اپنی جان کو خطرہ میں ڈالنا۔ رَكِبَ فلانٌ ذقنه: منہ کے بل زمین پر گر پڑنا۔ اِرْتَكَبَ الامرَ: کسی معاملہ یا کام میں بے دھڑک گھس پڑنا۔ ـــ الذنبَ: گناہ کرنا، جرم کرنا۔

۳۔ رَكِبَ ـ رَكَبًا: بڑے زانو والا ہونا۔ ـــ ہ: کے گھٹنے پر مارنا۔ رُكِبَ: گھٹنے میں درد والا ہونا۔ الرُّكْبَة جمع رُكَب و رُكُبات و رُكَبات (ع ا): گھٹنا، زانو۔ کہا جاتا ہے: هذا امرٌ اصطكت فيه الرُّكَب: یہ ایسا معاملہ ہے جس میں خوف کی شدت سے گھٹنے کانپنے لگے اور ایک دوسرے سے ٹکرانے لگے۔ الأَرْكَب: بڑے زانو والا۔ بَعِيرٌ اَرْكَب: اونٹ جس کا ایک گھٹنا دوسرے سے بڑا ہو۔

۴۔ رُكْبَةُ الدجاجة و رُكْبَةُ الرامي (فلک): دو ستاروں کے نام۔ الرَّكِيب جمع رُكُب: کھیتی۔ نَخلٌ رَكِيبٌ: نہر وغیرہ کے کنارے پر کھجوروں کی قطار۔

(۵) رَكِبَ ـ رُكُوبًا ہ: کسی جانور پر سوار ہونا، چڑھنا، کسی گاڑی، ٹرین، آٹوموبائل یا جہاز و کشتی وغیرہ میں جانا، سفر کرنا، کسی گاڑی، سائیکل پر چڑھنا، سوار ہونا، سواری کرنا، کسی گاڑی میں بیٹھنا، سائیکل پر چڑھنا، ٹرین، ہوائی جہاز، بحری جہاز وغیرہ پر سوار ہونا۔ ـــ ہ ب: کا سے پیچھا کرنا، کے ساتھ کسی کے پیچھے ہونا۔ ـــ ہ: میں مشغول ہونا، کوئی نیا کام شروع کرنا، کوئی گناہ جرم کرنا یا گناہ یا جرم کا ارتکاب کرنا۔ ـــ ہ: میں ماہر ہونا، استاد ہونا۔ ركب البحرَ: بذریعہ سمندر سفر کرنا۔ ـــ الحياةَ: زندگی پر قابو پانا۔ ركب الخطرَ: کوئی خطرناک کام شروع کرنا۔ ركب خيولَهُ الحربية: برتر انداز سے کام کرنا۔ ركب ذَنَبَ الريح: کے ساتھ ساتھ ہوا کی طرح تیزی سے گذرنا۔ رَكِبَ رَأسَهُ: اپنی سمجھ کے مطابق کام کرنا، بے سمجھے بوجھے کوئی کام کرنا، بے دھڑک کوئی کام کرنا، من کی موج پر چلنا۔ ركب السيارةَ: کار کے ذریعے جانا، کار پر جانا، کسی آٹوموبائل پر سفر کرنا۔ ركب الشَّطَط: زیادتیاں کرنا، بے اعتدالیاں کرنا، بہت دور چلا جانا۔ ركب الطيارةَ: پرواز کرنا، ہوائی جہاز سے جانا۔ ركب مَتْنَ العُنفِ: تشدد کرنا۔ ركب مَرْكَبَ الخَطَلِ: احمقانہ غلطی کرنا، حماقت کا ارتکاب کرنا، عاقبت نااندیشی کے رویہ کا آغاز کرنا، غیر ذمہ دارانہ کام کرنا۔ ركب مَطِيَّةَ الاخفاق: غلط گھوڑے پر شرط لگانا، ناکام ہونا، خسارہ میں جانا۔ ركب الاهوال: دہشتوں کو للکارنا۔ ركب الهواءَ: پرواز کرنا، ہوائی جہاز سے سفر کرنا۔ ركب هواه: اپنی خواہش پر چلنا۔ رَكَّبَ ہ: کو سوار کرنا۔ ـــ ہ على: کو پر رکھنا، کو پر چڑھانا، باندھنا۔ ـــ ہ في: کو میں فٹ کرنا، جڑنا، ڈالنا، بٹھانا، جمانا، لگانا۔ ـــ ہ: کو مشین وغیرہ کا مستقل جز بنانا، کے پرزے جوڑنا، کے پرزے یکجا کر کے پوری کل بنانا، مشین بنانا، کو نصب کرنا، بجلی کی لائن وغیرہ بچھانا، کو جمع کرنا، اکٹھا کرنا، باہم فٹ کرنا، کو بنانا، تیار کرنا (بہت سے اجزا ترکیبی سے)، کو تعمیر کرنا، بنانا (کوئی ٹیکنیکل آلات تعمیر کرنا یا بنانا)۔ اَرْكَبَ ہ: کو سوار کرنا، چڑھانا۔ اركبه رأسَهُ و هواهُ: کو جو دل آئے کرنے دینا، کو من مانی کرنے دینا۔ تَرَكَّبَ من: سے مرکب ہونا، بننا، تیار کیا جانا۔ تَرَاكَبَ: ایک دوسرے کے اوپر رکھا ہونا۔ اِرْتَكَبَ ہ: (گناہ، جرم) کرنا، کچھ کام کرنا، کو انجام دینا، جاری رکھنا۔ ارتكب شَطَطًا: کسی چیز میں مبالغہ سے کام لینا، معقول حد سے تجاوز کرنا۔ رَكْب: سوار، شہسوار، سواروں کا پرا، کاروان، قافلہ، سفری جماعت، نوکر چاکر، خدم و حشم، حفاظتی دستہ، بدرقہ، جلوس، لوگوں کا گروہ (سفر پر جانے والا یا سفر سے آیا ہوا)۔ رُكْبَة جمع رُكَب و رُكَبات: گھٹنا۔ ابُو الرُّكَب: جوڑوں میں بہت درد والا بخار، گھٹنوں کا درد۔ رِكاب جمع رُكُب: رکاب زین کے دونوں طرف لٹکتی ہوئی سوار کے پاؤں رکھنے کی جگہ۔ (جمع رِكابات و رُكُب و رَكائِب): سواری کا اونٹ، سواری کا جانور، سواری، گھوڑا۔ حَلَّ رِكَابُهُ بِأَرضِنا: وہ ہماری زمین پر آیا ہے۔ هُوَ فِي رِكابِهِ: وہ اس کا وفادار حامی یا پیرو ہے، وہ اس کا قریبی پیروکار ہے۔ سَارَ فِي رِكابِهِ: کے ساتھ ساتھ رہنا، کسی کا اندھوں کی طرح طابع فرمان ہونا۔ رَكُوب: سواری، گھوڑا، سواری کا جانور۔ رَكُوبَة جمع رَكائِب: سواری، گھوڑا، سواری کی اونٹنی۔ رُكُوب: (گھوڑے یا اونٹ کی پیٹھ پر) سوار ہونا، سواری کرنا، (کسی گاڑی وغیرہ میں، بذریعہ بحری جہاز، ہوائی جہاز وغیرہ) سفر کرنا، بائسکل، گھوڑوں وغیرہ پر) چڑھنا، سوار ہونا (ٹرین، بحری جہاز وغیرہ) پر جانا، سفر کرنا۔ رُكُوبُ البحرِ: بحری جہاز چلانا۔ رُكُوبُ الهواءِ: اڑنا، پرواز کرنا، ہوابازی۔ رَكَّاب: اکثر سواری کرنے والا، پیشہ ور شہسوار، یا سوار، جاکی، جوکی (jockey)۔ رُكْبان: حفاظتی دستہ، جلو، خدم و حشم۔ ذِكْرُهُ سَارَ بِهِ الرُّكْبانُ: اس کی شدت دور دور تک پھیل گئی ہے۔ مَرْكَب جمع مَرَاكِب: بحری جہاز، کشتی۔ مركبٌ بُخارِيٌّ: دخانی کشتی، جہاز۔ مركبٌ حربيّ: جنگی جہاز۔ مركبٌ دوريّ: گشتی کشتی۔ مركب شِراعي: بادبانی کشتی، جہاز۔ مركبُ الصَّيدِ: ماہی گیر جہاز، مچھلی پکڑنے کی کشتی۔ مركبُ النقلِ: مال بردار جہاز۔ مَرْكَبَة جمع مَرْكَبات: گاڑی، گھوڑا گاڑی، ریل گاڑی (کا ڈبہ) بگھی، ٹیکسی، کرائے کی کار۔ مَرَاكِبِي جمع مَرَاكِبِيَة: کشتی والا، کشتی بان، مانجھی، گھاٹ ملاح۔ تَرْكِيب جمع تركيبات و تَرَاكِيب: لگانا، جوڑنا، رکھنا، بٹھانا، جڑنا، ڈالنا، شامل کرنا، بنانا، تعمیر کرنا، چڑھنا، پرزے جوڑنا، پرزے یکجا کر کے پوری کل بنانا، تنصیب (جیسے ٹیلیفون ایکسٹیشن کی) بنانا، تیار کرنا (مختلف اجزاء سے) تعمیر، عمارت (ٹیکنیکل)، ڈھانچ، ڈھانچہ، ساخت، بناوٹ، جسم کی ساخت، جسم (جمع تراكيب) نکتہ، ترکیب کہاوت، پرمعنی مقولہ، محاورہ، تعبیر، عبارت، کلام۔ تَرْكِيبِي: تاویلی، تعبیری، اصلاحی، ترکیبی۔ اِرْتِكاب: (گناہ یا جرم کا) ارتکاب، سرزد ہونا۔ راكِب: سوار، گھوڑے کی پیٹھ پر سوار، (کسی گاڑی میں) سفر کرنے والا یا گاڑی میں سوار و جمع رُكّاب و رُكْبان: سوار، گھوڑے پر سوار، شہسوار، (جمع رُكّاب): مسافر، (کسی گاڑی وغیرہ میں) سوار (یا بیٹھا ہوا)۔ راكِبُ دَرَّاجَة: سائیکل سوار، سائیکل والا۔ مَرْكُوب جمع مَرَاكِيب: سواری کا جانور، سواری، گھوڑا، سرخ چمڑے کے جوتے۔ مُرَكَّبات: مشتمل باجزاء، لازمی اجزاء، عناصر، اجزائے ترکیبی۔ مُرَكَّب على: پر بٹھایا ہوا، لگایا ہوا، چڑھایا ہوا، باندھا ہوا، جوڑا ہوا۔ ـــ في: میں داخل یا شامل کیا ہوا، فٹ کیا ہوا، جڑا ہوا، رکھا ہوا، دھرا ہوا، چسپاں کیا ہوا۔ ـــ: ممتاز اضافہ، پرزے جوڑا ہوا۔ ـــ من: پر مشتمل، سے بنا ہوا۔ ـــ: مرکب، ملا جلا، پیچیدہ الجھا ہوا، بندھا ہوا، بقیہ۔ ـــ (جمع مُرَكَّبات): مرکب، اجزائے ترکیبی، ملا جلا، پیچیدہ، کھانے یا لگانے کی دوا، دوا والا ہونا۔ ربح مُرَكَّب: سود مرکب، سود در سود۔ مُرَكَّبٌ كيميائي: کیمیاوی مرکب۔ مُرَكَّبُ نَقْصٍ: احساس کمتری، اپنی غریبی نالائقی یا کمزوری کا احساس۔ مُرْتَكِب: (کسی جرم کا) ارتکاب کرنے والا، مرتکب۔

رکح: ۱۔ رَکَحَ ۔ رَکْحًا علی الشیء و الیه: کا سہارا لینا، پر ٹیک لگانا۔ ــــ رُکُوحًا الیه: کی طرف جھکنا، مائل ہونا۔ اَرْکَحَ علیه: کا سہارا لینا۔ ــــ ہُ الیه: کی پر ٹیک لگانا۔ کہا جاتا ہے: ارکحتُ الیه ظهری: میں نے اس پر اپنی پیٹھ ٹکائی۔ اِرْتَکَحَ علی الشیء و الیه: کا سہارا لینا، پر ٹیک لگانا۔ الرُکْح جمع اَرْکاح و رُکُوح: بنیاد، پہاڑ کی نکلی ہوئی نوک، پہاڑ کا پہلو۔

۲۔ تَرَکَّحَ فی الدار: گھر میں فراخی و کشادگی کرنا۔ ــــ فی المعیشة: وسعت معیشت کیلئے تصرف کرنا۔ ــــ بالمکان: کسی جگہ اقامت کرنا، ٹھہرنا۔ الرُکْح جمع اَرْکاح و رُکُوح: گھر کا صحن۔ الأَرْکاح: راہبوں کے گھر۔ الرُکْحَة جمع رُکَح: گھر کا صحن۔

۳۔ الرَکْحَاء: سخت اٹھی ہوئی جگہ۔

رکد: رَکَدَ ۔ رُکُودًا الماءُ او الریحُ: پانی یا ہوا کا رکنا، ٹھہر جانا۔ ــــ المیزانُ: ترازو کا برابر ہونا۔ ــــ عصیرُ العنب: انگور کے نچوڑ کا جوش ٹھنڈا ہونا۔ ــــ العَکَرُ و الثُفْل: تلچھٹ کا برتن کے نچلے حصہ میں بیٹھ جانا۔ ــــ ت الشمسُ: سورج کا سر پر آکر ٹھہرنا معلوم ہونا۔ کہا جاتا ہے: رکدت ریحُهم: ان کی حکومت جاتی رہی۔ الراکِد (فا): اپنی جگہ ٹھہرا ہوا، بے حرکت۔ الرَکُود: بھرا ہوا پیالہ، ہمیشہ دودھ دینے والی اونٹنی۔ المَراکِد: ٹھہرنے کی جگہیں۔

○ رَکَدَ ۔ رُکُودًا: بے حرکت ہونا، بند یا بند پڑا ہوا ہونا، ساکن ہونا۔ رُکُود: توقف، معطلی، موقوفی، رکنا، ٹھہراؤ، ساکن ہونا، رک جانا، جمود، جماؤ، رکاؤ، سکون، سستی، کاہلی، سکوت، سناٹا، گہری خاموشی۔ راکِد: سست، بند، بند پڑا ہوا، بے حرکت، ساکن، جامد، مندا، سرد، مٹھا۔

رکز: ۱۔ رَکَزَ ۔ رَکْزًا الرمحَ و نحوَه: نیزہ وغیرہ کو زمین میں گاڑنا، دفن کرنا، قائم کرنا۔ رَکَّزَ الرُمْحَ و نحوَه: بمعنی رَکَزَه۔ اَرْکَزَ المعدنُ: کان کا دھات والی ہونا۔ ــ الرجلُ: دھات پانا۔ تَمَرْکَزَ فی المکان: کسی جگہ کو اپنا مرکز بنانا۔ اِرْتَکَزَ الشیءُ: چیز کا اپنی جگہ جمنا۔ ــــ علی العصا: لاٹھی کا سہارا لینا، لاٹھی پر ٹیک لگانا۔ الراکِز: باوقار، ٹھنڈے مزاج والا (عام زبان میں)۔ الرِکْز: دانا، فیاض آدمی۔ الرِکْزَة: ہوشیاری، حکمت، دانائی، ثبات عقل۔ (کہا جاتا ہے: کَلَّمتُهُ فما رأیتُ له رِکْزَةً: میں نے اس سے گفتگو کی تو اس کو ٹھوس عقل کا نہیں پایا) جڑ سے اکھڑا ہوا کھجور کا درخت۔ الرِکاز واحد رِکْزَة جمع اَرْکِزَة و رِکْزَان: زمین کے اندر قدرتی پیداوار پر مشتمل دفن شدہ دھاتیں۔ الرَکِیزَة جمع رَکائِز: زمین کے اندر مدفون جواہر۔ ــ عند العامة: لکڑی کا پتلا ستون جس سے جھونپڑے کو سہارا دیا گیا ہو۔ الرَکائِز (ب): موٹے ستون جو چھوٹی مسجدوں میں اس لئے بنائے جاتے ہیں کہ پتھروں سے بنی چھت کو سہارا ملے۔ المَرْکَز جمع مَراکِز: دائرے کے بیچ کا حصہ، کسی آدمی یا والی کی رہائش گاہ۔ مَراکِزُ الأَسْنان: دانت اگنے کی جگہیں۔

۲۔ رَکَزَ ۔ رَکْزًا العِرقُ: رگ کا پھڑکنا۔ اِرْتَکَزَ العِرقُ: رگ کا پھڑکنا۔

۳۔ الرِکْز: دھیمی آواز، آہٹ۔

○ رَکَزَ ۔ رَکْزًا ہ: (کوئی چیز جیسے کھمبے) کو زمین میں گاڑنا، لگانا، ٹھونسنا، کو مضبوطی سے لگانا، جڑنا، جمانا، گاڑنا۔ رَکَّزَ ہ: (کھمبا وغیرہ) کو زمین میں لگانا، ٹھونسنا، گاڑنا، جمانا، کو خاص طریقہ یا مقام میں لگانا یا ترتیب دینا، کو مضبوطی سے لگانا، جڑنا، جمانا، گاڑنا، کو اپنانا، کو اختیار کرنا، مستحکم کرنا۔ ــــ ہ فی: کو پر مرتکز کرنا، (ایک نقطے) پر جمع کرنا، مرکوز کرنا، کام کو پوری توجہ سے کرنا، اپنی توجہ کو پر مرکوز کرنا۔ تَرَکَّزَ: مرتکز ہونا، مرکوز ہونا، ایک نقطہ پر جمع کرنا۔ تَرَکُّز: تیار (ریس میں حصہ لینے والوں کو دوڑنے کے اشارہ کرنے والے کا حکم)۔ اِرْتَکَزَ: لگنا۔ ــ فی: میں ٹھہرنا، مستقل طور پر رہنے لگنا، آباد ہونا۔ ــــ علی/ الی: پر جھکنا، پر اپنے بوجھ کو سہارا دینا۔ ــــ علی: پر جڑا ہوا ہونا، چڑھا ہوا ہونا، پر مبنی ہونا، ٹیک لگانا۔ ــــ فی: پر توجہ مرکوز کرنا، صرف اسی کو کرنا، کی طرف جھکنا، مائل ہونا۔ رِکْز: آواز۔ رَکْزَة: مختصر وقفہ، آرام، وقفہ۔ رِکاز جمع اَرْکِزَة و رِکْزَان: قیمتی معدنیات، زمین کے مدفون خزانے۔ رَکِیزَة جمع رَکائِز: خزانہ، تائید، حمایت، سہارا، لوہے کے پتر، لکڑی کی پتلی تختیاں، کنارا، ساحل، سلاخ، میخ، کھمبا، ستون، تھم، ٹیک، آڑا، لاٹ، بند، پشتہ، ڈھیر، انبار، تکیہ۔ مَرْکَز جمع مَراکِز: پاؤں رکھنے کی جگہ، اڈا، مقام، مرکز، مستقر، وہ جگہ جہاں کسی کو تعینات کیا گیا ہو، چوکی، تھانہ، دفتر، شاخ کا دفتر branch office، جائے [illegible]، منظر، (کا) موقع، (کی) جگہ، مرکز ہیڈ کوارٹر، صدر مقام، پوزیشن (عسکری)، بڑا دفتر، مرکزی [illegible] سنٹرل ایکسچینج (ٹیلیفون)، دائرہ کا مرکز، مرکز نگاہ، مرکز شعاع، ماسکہ۔ مرکز: انتظامی ضلع۔ (مدیریۃ کا) سب ڈویژن، مقام، درجہ یا منصب حالت، صورت حال، عہدہ، (سماجی، مالی، سرکاری) حیثیت، مسلمہ حیثیت، (کسی ملک کا) مقام یا طاقت۔ مرکز اساسی: بنیاد، نقطہ آغاز۔ مرکز البولیس: پولس سٹیشن، تھانہ۔ مَراکِزُ حَیَوِیَّة: قوت حیات کے مرکز۔ مَرْکَزُ الادارة: بڑا دفتر، مرکزی دفتر، صدر مقام، ہیڈ کوارٹر۔ مرکز الدّاء: بیماری والی جگہ۔ مرکزُ الاذاعة: براڈکاسٹنگ اسٹیشن۔ مرکزٌ رئیسي: بڑا دفتر، صدر دفتر، ہیڈ کوارٹر۔ مرکز الرِیاسَة: سنٹرل کمانڈ پوسٹ۔ مرکز ریاسة الجیش: آرمی کی سپریم کمانڈ۔ مرکز رعایةِ الطفل: بچوں کے لئے مرکز صحت۔ مرکز السِکّة الحدیدة: ریلوے جنکشن۔ مرکز نِیابی: پارلیمانی نشست، اختیارات تفویض کرنے والا فرمان۔ مرکز الشُرطَة: پولس اسٹیشن (تھانہ)۔ مرکز التَولید: پاور ہاؤس، بجلی گھر۔ مَرْکَزِي: مرکزی، ضلعی۔ لامرکزی: مرکز گریز۔ مقامی (انتظامیہ)۔ مَرْکَزِیَّة: مرکزیت، مرکزی نظام، مرکزی حیثیت یا صورت حال۔ لامرکزیة: مرکزیت کو توڑ دینا، مقامی اقتدار کو قائم کرنا۔ جَهازُ الترکیز: مستحکم یا قائم رکھنے کا آلہ (stabilizer)۔ تَراکُز: ہم مرکزیت۔ اِرتکاز: سہارا، تائید۔ مُرَکَّز: مرکوز، مرکز میں لایا ہوا، کثیف جما ہوا، مرتکز، مختصر۔ مُتَراکِز: ہم مرکز۔

رکس: ۱۔ رَکَسَ ۔ رَکْسًا الشیءَ: کسی چیز کے اگلے حصہ کو پچھلے حصہ پر الٹ دینا۔ اَرْکَسَ ہُ: کو اوندھا کرنا۔ ــــ الشیءَ: کو اس کی پہلی حالت پر لوٹانا۔ ــ الثوبَ فی الصبغ: کپڑے کو رنگ میں دوبارہ ڈبونا۔ اِرْتَکَسَ: اوندھا ہونا، سے نجات پاکر پھر اس میں پڑنا۔ الرِکْس: گرنے کے بعد مرمت کی ہوئی عمارت، گندگی۔ ــــ من الناس: لوگوں کی جماعت۔ الرَکِیس: اوندھا، کمزور اوندھا۔

۲۔ رَکَسَ ۔ رَکْسًا البعیرَ: اونٹ کے رِکاس باندھنا۔ الرِکاس: اونٹ کی نکیل میں ڈال کر گھٹنے سے باندھی جانے والی رسی۔ اِرْتَکَسَ فی مکانِه: اپنی جگہ اقامت کرنا، ٹھہرنا۔ الرِکْس: پل۔ الرَکاسَة و الرِکاسَة: زمین میں گاڑی ہوئی میخ، کیل وغیرہ۔

۳۔ اَرْکَسَتِ الجاریةُ: لڑکی کے پستان ابھرنا، ظاہر ہونا۔

۴۔ تَرَاکَس الشعرُ: بالوں کا تہہ بہ تہہ ہونا۔ اِرْتَکَسَ: بھیڑ کرنا۔

○ اِرْتَکَسَ: (کو) سخت دھچکا لگنا، پیچھے پھینکا جانا، ختم ہونے کے قریب ہونا، بگڑ جانا (اخلاقی لحاظ سے گر جانا)، خوار ہونا، چھوٹا سارہ جانا۔

رکض: ا۔ رَکَضَ ـُ رَکْضًا: دوڑنا، پاؤں ہلانا۔ ـ ہُ: کو ہٹانا۔ ـ الارضَ و الثوبَ: زمین یا کپڑے کو پاؤں سے ملنا۔ ـ الفرسَ برِجْلَیْهِ: گھوڑے کو دوڑانے کے لئے ایڑ لگانا۔ ـ الطائرُ بجناحَیْهِ: پرندے کا بازو پھڑپھڑانا۔ ـ منه: سے تیزی سے بھاگ جانا۔ ـ ت النجومُ: ستاروں کا چلنا۔ ـ القوسَ: تیراندازی کرنا۔ رُکِضَ الفرسُ: گھوڑے کا دوڑایا جانا۔ صفت: مَرْکُوض۔ رَاکَضَ مُرَاکَضَةً ہُ: سے گھڑ دوڑ میں مقابلہ کرنا۔ تَرَاکَضَ القومُ: ساتھ ساتھ دوڑنا۔ اِرْتَکَضَ خیلَهم الیه: اپنے گھوڑوں کو کی طرف دوڑانا۔ ـ القومُ فی المیدان: دوڑنے میں مقابلہ کرنا۔ الرَّکْضَة: حرکت، دھکا۔ الرَّکُوض: تیز۔ المِرْکاض: بہت دوڑنے والا۔ قوسٌ مُرْکِضَةٌ: کمان جس کے تیر تیزی سے لپکتے ہوں۔ المِرْکَضَة: گھوڑا جو دوڑتے ہوئے اپنی ٹانگوں سے زمین کو لتاڑے۔

۲۔ اِرْتَکَضَ: حرکت کرنا، بے قرار ہونا۔ ـ الجنینُ: بچہ کا اپنی ماں کے پیٹ میں حرکت کرنا۔ ـ الرجلُ فی امرہ: اپنے معاملہ میں تصرف کرنا۔ المِرْکَض جمع مَرَاکِض: وہ چیز جس سے آگ سلگائی جائے۔ ـ من القوس: کمان کا کنارا۔ مَرَاکِضُ الحوض: حوض کے کنارے جن سے پانی آکر ٹکرائے۔ المِرْکَضَة: کمان کا کنارا۔

○ رَکَضَ ـُ رَکْضًا: دوڑنا، تیزی سے جانا، دوڑ میں مقابلہ کرنا، بھاگ جانا، (گھوڑے کا) سرپٹ دوڑنا۔ ـ ہ: گھوڑے کو سرپٹ دوڑانا۔ رَاکَضَ ہ: کے ساتھ دوڑ میں مقابلہ کرنا، کے ساتھ گھوڑا دوڑانا۔ تَرَاکَضَ: دوڑ میں مقابلہ کرنا، تیز دوڑنا۔ رَکّاض: دوڑ میں مقابلہ کرنے والا، دوڑنے والا۔ رَکُوض: تیز دوڑنے والا، تیز (دوڑنے والا یا کسی کام کرنے میں)۔

رکع: رَکَعَ ـَ رَکْعًا و رُکُوعًا: بدن خم کرنا، سر جھکانا۔ اسی سے صلوٰۃ میں رکوع ہے۔ ـ الی اللّٰه: اللہ تعالیٰ کے سامنے پست ہونا۔ ـ الرجلُ: محتاج و بدحال ہونا، اوندھا ہونا، ٹھوکر کھانا۔ رَکَّعَ و اَرْکَعَ ہُ: کو جھکانا، رکوع کرانا۔ الرَّاکِع (فا) جمع رَاکِعُون و رُکَّع و رُکُوع: سر جھکانے والا۔ الرَّکْعَة: ایک رکعت۔ ـ والرُّکْعَة: زمین کا گڑھا۔

○ رَکَعَ ـَ رُکُوعًا: جسم کو جھکانا، (نماز میں) جھکنا، رکوع میں جانا، دوزانو ہونا، گھٹنوں پر جھکنا۔ رَکَّعَ و اَرْکَعَ ہ: کو دوزانو کرنا، گھٹنوں کے بل کھڑا کرنا، گھٹنوں پر جھکانا۔ رَکْعَة: رکعت۔ رَاکِع جمع رُکَّع: زمین کی طرف جھکنے والا۔

رکل: ا۔ رَکَلَ ـُ رَکْلًا ہُ: کو لات مارنا۔ کہا جاتا ہے: رَکَلَ الفرسَ: اس نے گھوڑے کو دوڑانے کے لئے ایڑ ماری۔ رَکَّلَ ہُ: کو لات مارنا۔ ـ ت الخیلُ الارضَ: گھوڑے کا زمین پر ٹاپ مارنا۔ رَاکَلَ صَاحِبَهُ: ایک دوسرے کو لات مارنا۔ تَرَکَّلَ الحافرُ بالمِسْحاة و علیها: کو پاؤں سے زمین میں دھنسانا۔ ـ ت الارضُ: زمین کا جانوروں کے سموں سے لتاڑا یا روندا جانا۔ تَرَاکَلَ القومُ: ایک دوسرے کو لاتیں مارنا۔ الرَّکْلَة: رکل کا اسم مرۃ، ایک دفعہ لات مارنا۔ المَرْکَل جمع مَرَاکِل: راستہ، جانور کو ایڑ لگانے کی جگہ۔ آپ کہتے ہیں: فرسٌ نَهْدُ المَرَاکِل: کشادہ پیٹ اور بڑی ایڑی لگانے کی جگہوں والا گھوڑا۔ المِرْکَل جمع مَرَاکِل: سوار کا پاؤں۔

۲۔ الرَّکْل (ن): گندنا۔ الرَّکْلَة: سبزی کا گٹھا۔ الرَّکّال: گندنے بیچنے والا۔

○ رَکَلَ ـُ رَکْلًا ہ/ہُ: کو لات مارنا، ٹھوکر مارنا، (جانور کو) ایڑ لگانا۔ الرَّکْلَة: لات، ٹھوکر، ایڑ۔

رکم: رَکَمَ ـُ رَکْمًا الشیءَ: کا ڈھیر لگانا، تہہ بہ تہہ کرنا۔ تَرَاکَمَ و اِرْتَکَمَ الشیءُ: چیز کا ڈھیر لگنا۔ کہا جاتا ہے: تَرَاکَمَ لحمُ فلان: فلاں شخص موٹا ہوگیا۔ الرُّکَم: تہہ بہ تہہ بادل۔ الرُّکْمَة: کیچڑ کا ڈھیر۔ الرُّکَام: تہہ بہ تہہ بادل یا ریت وغیرہ۔ قطیعٌ رُکَامٌ: بڑا ریوڑ۔ سحابٌ مرکومٌ: تہہ بہ تہہ بادل۔ ناقة مَرْکُومَة: فربہ اونٹنی۔ الرَّکِیْمَة الذَّرِّیَّة: ایٹمی قوت کو پیدا کرتے رہنے والا آلہ۔ المِرْکَم (ف): سٹوریج بیٹری پیدا کرنے والا آلہ۔ مُرْتَکَمُ الطریق: شاہراہ۔

○ رَکَمَ ـُ رَکْمًا ہ: کا ڈھیر لگانا، انبار لگانا، کو جمع کرنا، فراہم کرنا، تعداد یا مقدار میں بڑھانا۔ تَرَاکَمَ: کا ڈھیر لگنا، انبار لگنا، بادلوں کا اکٹھا ہونا، جمع ہونا۔ اِرْتَکَمَ بمعنی تَرَاکَمَ۔ مَرْکَم جمع مَرَاکِم: سٹوریج بیٹری۔ تَرَاکُم: ڈھیر، انبار۔

رکن: ا۔ رَکَنَ ـُ و رَکِنَ ـَ رُکُونًا الیه: کی طرف مائل ہونا، جھکنا، کو اپنا ہی گھر سمجھنا، پر بھروسہ کرنا۔ اَرْکَنَ الیه: پر بھروسہ کرنا، اعتماد کرنا۔ الرُّکْن جمع اَرْکَان و اَرْکُن: جس سے قوت حاصل کی جائے، عزت، قوت و غلبہ۔ ـ من الشیء: جزء، مضبوط پہلو۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ رُکْنٌ من ارْکان قومه: وہ اپنی قوم کے شرفاء میں سے ہے۔ رُکْنُ الرجل: آدمی کی قوم اور بنیاد۔ الأَرْکان: اربعه عناصر: آگ، ہوا، پانی، مٹی۔ ارکانُ الحَرْب: جنرل سٹاف، جنرل سٹاف کے جمع ہونے کی جگہ۔ الرَّکِین: ثابت قدم۔ ـ من الجبال: اونچے اطراف اور پہلوؤں والا پہاڑ۔ الأُرْکُون جمع ارَاکِنة: سربراہ، سردار، میجر، نمبردار۔

۲۔ رَکُنَ ـُ رَکَانَةً و رُکُونَةً: باوقار ہونا، سنجیدہ ہونا۔ رَکَّنَ ہُ: کو باوقار و سنجیدہ بنانا۔ تَرَکَّنَ: مضبوط ہونا، باوقار ہونا۔ الرَّکِین: سنجیدہ، باوقار۔

۳۔ الرُّکْن جمع اَرْکَان و اَرْکُن: بڑا معاملہ۔ الرُّکْن (ح): چوہا، جنگلی چوہا۔ المِرْکَن جمع مَرَاکِن: ٹب، لگن۔

○ رَکَنَ ـُ رُکُونًا و رَکِنَ ـَ اِلی: پر جھکنا، ٹیک لگانا۔ ـ: خاموش ہونا یا ہو جانا۔ ـ اِلی: پر بھروسہ کرنا، اعتماد کرنا، کا دست نگر ہونا، کا متوسل ہونا، پر بھروسہ کرنا پڑنا۔ رکن اِلی الهدوء: خاموش رہنا۔ اَرْکَنَ اِلی: پر اعتماد کرنا، بھروسہ کرنا، کی طرف رجوع کرنا۔ یُرْکَنُ اِلَیْهِ: معتبر، قابل اعتماد، بھروسہ کے لائق، بھروسے کا، قابل اعتبار۔ اِرْتَکَنَ اِلی/علی: پر جھکنا، ٹیک لگانا، تکیہ کرنا۔ رُکْن جمع اَرْکَان: سہارا، آسرا، کونہ، گوشہ، بنیاد، بنیادی عنصر، پہلا اصول۔ اَرْکَان: سٹاف، بنیادی عناصر، خاص عناصر۔ ارکانُ الحرب: جنرل سٹاف۔ ارکانُ الجیش: جنرل سٹاف۔ رئیسُ ارکانِ الجیش: چیف آف جنرل سٹاف۔ وَثِیقُ الأَرْکان: مضبوط کاٹھی کا، ہٹا کٹا، قوی ہیکل۔ ضَرْبَةٌ رُکْنِیَة: کونے کی ٹھوکر۔ رَکِین: مضبوط، متوازن، معتمد، ٹھنڈے دل و دماغ کا، سنجیدہ، خاموش، متین۔ رُکُون: اعتماد، بھروسہ، اعتبار۔ مِرْکَن: ٹب۔ مُرَاکَنة: منگنی، نسبت۔ اِرْکان: اعتماد، بھروسہ، اعتبار۔

رکا: ا۔ رَکَا ـُ رَکْوًا الارضَ: زمین کو کھودنا۔ اَرْکَی اِرْکَاءً الارضَ: زمین کھودنا۔ الرَّکِیَّة جمع رَکَایَا و رِکِیّ: پانی والا کنواں۔

۲۔ رَکَا ۔ رَکُوًا الحوضَ: حوض کو مرمت کر کے تیار کرنا۔ ــ الامرَ: کام کو درست کرنا۔ ــ الشیءَ: چیز کو باندھنا۔ اَرْکَی اِرْکَاءً الحوضَ: حوض کو مرمت کر کے تیار کرنا۔ المَرْکُوّ: کنویں کا چوبچہ۔

۳۔ رَکَا ۔ رَکُوًا الامرَ: معاملہ کو مؤخر کرنا، ملتوی کرنا۔ اَرْکَی اِرْکَاءً ا الامرَ: معاملہ کو مؤخر کرنا، ملتوی کرنا۔

۴۔ رَکَا ۔ رَکُوًا الحملَ علی البعیرِ: اونٹ پر بوجھ کو دو چند کرنا۔

۵۔ رَکَا ۔ رَکُوًا علی فلان: کی بدگوئی کرنا۔ اَرْکَی اِرْکَاءً علیه: کی بدگوئی کرنا۔

۶۔ رَکَا ۔ رَکُوًا بالمکان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ رَاکَی علی الامرِ: کسی امر پر بھروسہ کرنا، کا اعتبار کرنا، پر اعتماد کرنا۔ اَرْکَی اِرْکَاءً الیه: کسی کی پناہ لینا، کی طرف مائل ہونا۔ ــ لهم جنداً: کے لئے لشکر تیار کرنا۔ تَرَکّی و ارْتَکَی علیه: پر اعتماد کرنا، بھروسہ کرنا۔

۷۔ الرَکْوَة جمع رِکَاء و رَکَوَات: چھاگل، قہوے کا جگ۔ ــ الرِکْوَة و الرُکْوَة جمع رِکَاء و رَکَوَات: چھوٹی کشتی، ڈونگا، کولہو کے نیچے رس جمع کرنے کے لئے رکھا جانے والا برتن۔ المُرْتَکِی و المَرَاکِی: دیرپا، ثابت۔

○ رَکْوَة جمع رَکَوَات: قہوے کا چھوٹا جگ جو تانبے کا ہوتا ہے۔

رَمّ: ۱۔ رَمَّ ۔ رَمًّا و مَرَمَّةً البناءَ او الامرَ: عمارت کی مرمت کرنا، معاملہ درست کرنا۔ ــ السهمَ بعینِه: تیر کو دیکھ کر اس کو برابر کرنا۔ رَمَّمَ البناءَ: عمارت کی مرمت کرنا۔ تَرَمَّمَ الشیءَ: کسی چیز کی اصلاح کے پیچھے لگنا۔ اِسْتَرَمَّ البناءُ: عمارت کا مرمت کے قابل ہونا۔ ــ الرجلُ: مرمت و اصلاح کے لئے بلانا۔ الرَمّ (مص): کہا جاتا ہے: مالی منه حَمٌّ و لا رَمٌّ: میرے لئے اس کے بغیر چارہ نہیں۔ ماله حَمٌّ ولا رَمٌّ: اس کے پاس کچھ نہیں۔ الرَامَّة من الجواری جمع رُمَّم: سلیقہ دار ماہر لڑکی۔

۲۔ رَمَّ ۔ رَمًّا و مَرَمَّةً تِ البهیمةُ: چوپایہ کا ٹہنیوں کو منہ سے پکڑ کر کھانا۔ ــ الشیءَ: کو کھانا۔ تَرَمَّمَ العظمَ: ہڈی کو گوشت سے صاف کرنا۔ اِرْتَمَّتِ البهیمةُ: چوپایہ کا منہ سے ٹہنیوں کو پکڑ کر کھانا۔ ــ ما علی الخوان: دسترخوان کا سب کھانا چٹ کر کے اسے صاف کر دینا۔ الرِمّ: زمین پر گھاس کے بھورے، ترمٹی، کہا جاتا ہے: جَاءَ بالطِمّ و الرِمّ: وہ رطب و یابس، خشکی و تری مٹی و پانی یا بہت مال لایا۔

المَرَمَّة و المِرَمَّة: کھر دار جانور کا ہونٹ۔

۳۔ رَمَّ ۔ رِمَّةً و رَمًّا و رَمِیمًا العظمُ: ہڈی کا بوسیدہ ہونا صفت: رَمِیم جمع اَرِمَّاء و رِمَام۔ ــ الحبلُ: رسی کا ٹوٹنا۔ اَرَمَّ العظمُ: ہڈی کا بوسیدہ ہونا، پر مغز ہونا۔ الرُمّ: گم۔ الرِمّ: گودا۔ الرُمَّة جمع رُمَم: بوسیدہ رسی کا ٹکڑا۔ کہا جاتا ہے: اَعْطَاهُ الشیءَ بِرُمَّتِهِ: اس نے اسے پوری چیز دی۔ الرِمَّة جمع رِمَم و رِمَام: پرانی رسی کا ٹکڑا، بوسیدہ ہڈی۔ الرَمِیم و الرُمَام: بوسیدہ۔ حبلٌ رِمَامٌ و اَرْمَامٌ و رِمَمٌ: بوسیدہ رسی۔ المُرِمَّات: مصیبتیں۔

۴۔ اَرَمَّ اِلی اللهو: کھیل کود کی طرف مائل ہونا۔ الرُمَامَة: بقدر ضرورت گذارہ۔ کہا جاتا ہے: اِکتفی بالرُمَامَةِ: اس نے ضروریات پوری کرنے والی زندگی پر قناعت کی۔

۵۔ اَرَمَّ القومُ: لوگوں کا خاموش ہونا۔

۶۔ الرُمّ: جماعت، گروہ۔ الرِمَّة جمع رِمَم و رِمَام (ح): پردار چیونٹی۔

۷۔ رَمْرَمَ: اپنی حالت درست کرنا۔ تَرَمْرَمَ: بولنے کے لئے منہ ہلا کر خاموش رہنا۔

○ رَمَّ ۔ رَمًّا و مَرَمَّةً ہ: کی مرمت کرنا، کو جانچ پڑتال کر کے یا کھول کھال کر ٹھیک کرنا۔ ــ رَمًّا و رِمَّةً: گلنا، سڑنا، خراب ہونا، بوسیدہ ہونا، ضائع جانا، کو گھن لگنا۔ تَرَمَّمَ: (کی) مرمت ہونا۔ رَمّ: مرمت۔ رَمُّ الأَسنان: دانتوں کی بوسیدگی۔ رِمَّة: لاش۔ برمته: یہ سب، سارا، تمام، جملہ، پورا، کامل، مکمل، پوراپورا۔ سوریة بِرِمَّتِهَا: پورا شام (کا ملک)۔ رَمِیم: گلا سڑا، بوسیدہ، خراب۔ رَمَائِم: بوسیدہ ہڈیاں۔ رُمَام: گلا سڑا، بوسیدہ، خراب۔ مَرَمَّة جمع مَرَمَّات: مرمت، بحری جہاز بنانے یا مرمت کرنے کی جگہ۔ تَرْمِیم جمع تَرْمِیمات: جانچ پڑتال یا کھول کھال کر ٹھیک کرنا، بحالی، پہلا سا بنا دینا۔

رمأ: رَمَأَ ۔ رَمْأً و رُمُوءًا بالمکان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ ــ الخبرَ: خبر کا گمان کرنا، اندازہ کرنا۔ ــ عَلَی المائةِ: سو سے زیادہ ہونا۔ اَرْمَأَ علی المائةِ: سو سے زیادہ ہونا۔ ــ الیه: کے قریب ہونا۔ مُرَمَّآتُ الأخبار: جھوٹی بے بنیاد خبریں۔

رمث: ۱۔ رَمَثَ ۔ رَمْثًا ہُ: کی اصلاح کرنا، درستی کرنا، کو ہاتھ سے پوچھنا۔ اَرْمَثَ الشیءَ: چیز کو نرم کرنا۔ الرِمْث: پھٹے پرانے کپڑوں میں ملبوس۔ الرَمَث جمع اَرْمَاث و رِمَاث: لکڑی کے گٹھوں کا بیڑا، بوسیدہ رسی۔ حبلٌ اَرْمَاث (حبلٌ ارمام کی طرح): بوسیدہ رسی۔

۲۔ رَمَثَ ۔ رَمْثًا ہُ: کو چرانا۔

۳۔ رَمَثَ ۔ رَمْثًا الشیءَ بالشیءِ: ایک چیز کو دوسری سے ملانا، مخلوط کرنا۔ رَمِثَ ۔ رَمَثًا امرُهُم: کا معاملہ مخلوط و بے ترتیب ہونا، گڈمڈ ہونا۔

۴۔ رَمِثَ ۔ رَمَثًا البعیرُ: اونٹ کا رمث درخت کے پتے کھانے سے بیمار ہونا۔ الرِمْث (ن): جھاؤ کے درخت جیسا ایک درخت، اونٹوں کی چراگاہ جس میں ایک قسم کی تلخ گھاس جسے حمض بھی کہتے ہیں پائی جاتی ہے۔ الرَمْثَاء و المَرْمَثَة: رمث گھاس اگانے والی زمین۔

۵۔ رَمَّثَ الحالبُ فی الضرعِ: دوہنے والے کا تھنوں میں کچھ دودھ باقی چھوڑنا۔ اَرْمَثَ الحالب فی الضرعِ: دوہنے والے کا تھنوں میں کچھ دودھ باقی چھوڑنا۔ ــ اِسْتَرْمَثَ فی ماله: مال میں کچھ باقی رکھنا، چھوڑنا۔ الرَمَث جمع اَرْمَاث و رِمَاث: تھن میں چھوڑا ہوا باقی دودھ۔ الرُمْثَة: دوہنے کے بعد تھن میں باقی بچنے والا دودھ۔

۶۔ رَمَّثَ علی المائةِ: سو سے اوپر یا زائد ہونا۔

۷۔ الرِمْث: پیٹھ کا کمزور شخص۔ الرَمَث جمع اَرْمَاث و رِمَاث: فضیلت۔ کہا جاتا ہے: لفلان علی فلان رَمَثٌ: فلاں شخص کو فلاں شخص پر فضیلت حاصل ہے۔

○ رَمَث جمع اَرْمَاث: لکڑی کے گٹھوں کا بیڑا۔

رمج: رَمَجَ ۔ رَمْجًا الطائرُ: پرندہ کا بیٹ کرنا۔ رَمَّجَ الکاتبُ: لکھنے والے کا اپنے لکھے ہوئے کو بگاڑ دینا۔ الرامِج (ح): زندہ پرندہ جو باز وغیرہ کے شکار کے لئے جال سے باندھ کر بطور طعمہ استعمال کیا جاتا ہے۔ الرُمَّاج: نیزے کی گرہیں اور پوریاں۔

رمح: ۱۔ رَمَحَ ۔ رَمْحًا ہُ: کو نیزہ مارنا۔ ــ البرقُ: بجلی کا بار بار ہلکا ہلکا چمکنا۔ رَامَحَ ہُ: ایک دوسرے کو نیزہ مارنا۔ تَرَامَحَ القومُ: لوگوں کا ایک دوسرے کو نیزے مارنا۔ الرُمْح جمع رِمَاح و اَرْمَاح: نیزہ۔ کہا جاتا ہے: کسروا بینهم رُمْحًا: انکے درمیان شر و فساد بھڑک اٹھا۔ رُمِینَا بیومٍ کَظِلِّ الرُمْحِ: ہمارا پالا لمبے اور مصیبت کے دن سے پڑا۔ هم علی بنی فلان کرمح واحد: وہ لوگ بنی فلاں کے خلاف ایک جی اور متحد ہیں۔ اخذت الابل رِمَاحها: اونٹنیاں دودھ دینے لگیں اور انہوں نے خود

کوذبح ہونے سے بچالیا۔ الـرّامـح: نیزہ والا۔ ثورٌ رامحٌ: دوسینگوں والابیل۔ السماك الرامح (فلك): ایک ستارہ کانام ہے۔ الـرمّاح جمع رمّاحة: نیزہ بنانے والا، نیزہ لینے والا۔ الرمّاحة من القِسِي: زور سے نیزہ پھینکنے والی کمان۔ الرِماحَة: نیزہ سازی کا پیشہ۔

۲۔ رَمَحَ - رَمْحَاتُهُ الدابّةُ: کوجانورکالات مارنا۔

۳۔ الـرُمْـح: فقروفاقہ، تنگدستی اورفاقہ کشی۔ دابّةٌ رَمّاحة و رَمُوح: بہت کاٹنے والا جانور۔

○ رَمَحَ - رَمْحًاه: کونیزہ سے چھیدنا، کونیزہ چبھونا، کے نیزہ آرپار کرنا۔ -: (گھوڑے کا) سرپٹ دوڑنا۔ رُمْح جمع رِمَاح و اَرْمَاح: نیزہ، بھالا، برچھی، بلم، سنان، بان، قطب۔ رَمْـيُ الـرُمْـح: برچھی پھینکنا۔ رَمّاح جمع رَمّاحَة: نیزہ باز، نیزہ بردار، رسالے کا سپاہی جونیزہ سے مسلح ہو۔ پروشیا کا نیزہ بردار سوار۔ السِماكُ الرامِح: ایک ستارہ کانام۔

رمخ: اَرْمَخَ الرجلُ: نرم وذلیل ہونا۔ الـرِمْخ: گنجان درخت۔

رمد: ۱۔ رَمَدَ - رَمْدًا و رِمَادَةً: ٹھنڈ سے ہلاک ہونا۔ — ـَ رَمْدًا القومَ: قوم کوتہس نہس کردینا، ہلاک کردینا۔ رَمِدَ - رَمْدًا عيشُ القومِ: قوم کاہلاک ہونا۔ اَرْمَدَهُ: کوہلاک کرنا۔ — القومُ: قوم کے مویشیوں کاہلاک ہوجانا۔ الرمادة: ہلاکت۔

۲۔ رَمِدَ - رَمَدًا تِ العينُ: آنکھ کاآشوب کرنا۔ — الرجلُ: کی آنکھ کادکھنا، آشوب چشم ہونا۔ اَرْمَدَ العينَ: آنکھ کوآشوب زدہ کرنا۔ اِرْمَدَّتِ العينُ: آنکھ کاآشوب کرنا۔ الرَمَد (طب): آشوب چشم، آنکھ دکھانے والی ہرچیز۔ الـرَمِـد مونث رَمِدَة: آشوب چشم والا۔ الأرْمَدُ مونث رَمْدَاء: آشوب چشم میں بتلا۔ المُـرْمِـدُ والمُرْمَدّ: آشوب چشم والا۔

۳۔ رَمَدَتِ الناقةُ: اونٹنی کاتھن والی ہونا۔

۴۔ رَمَدَ الشيءَ: چیزکوراکھ میں رکھنا۔ اَرْمَدَ: فقیرو محتاج ہونا۔ — ہُ: کوراکھ کرڈالنا، تباہ وبربادکردینا۔ — القومُ: قوم کاقحط زدہ ہونا۔ اِرْمَدَّ الشیءُ: چیز کاراکھ جیسے رنگ والا ہونا۔ — فلانٌ: شترمرغ کی طرح دوڑنا۔ — الرمِد مؤنث رَمِدَة من المياه: متغیرپانی۔ — من الثياب: میلاکچیلاکپڑا۔ الرَماد جمع اَرْمِدَة: راکھ۔ کہتے ہیں: هـو يـنـفخ فی رَمَـاد: وہ راکھ میں پھونکیں مارتا ہے یعنی بے فائدہ و بے نتیجہ کام کرتا ہے۔ الـرَمَـادِيّ: راکھ جیسے رنگ والا، خاکستری رنگ کا۔ الـرَمَـادِيَّة (ن): ایک پھولداربودا۔ الـرُمْـدَة: راکھ کارنگ۔ الأرْمَد مـؤنث رَمْداء: خاکستری رنگ کا۔ ثوبٌ اَرْمَد: میلاکچیلاکپڑا۔ الرُمْداء جمع رُمْد: شترمرغ۔ المُـرَمَّد: بھوبھل میں بھناہوا۔ الـرِمْدَاء و الارْمِدَاء: راکھ۔

○ رَمِدَ - رَمَدًا: کسی کی آنکھوں کادکھنا، آشوب چشم ہونا، آنکھوں کاسرخ ہونا۔ رَمَّدَ ہ: کوجلاکرراکھ کر ڈالنا، خاکسترکرڈالنا۔ تَـرَمَّدَ: جل کرراکھ ہوجانا۔ رَمَـد: آنکھ کاآنا، ورم چشم، آشوب چشم۔ رَمَـد حُبَيْبِـي: آنکھ کی ایک بیماری جس میں پپوٹے کے اندردانے نکل آتے ہیں۔ مستشـفـی الرَمَـد: آنکھوں کامطب۔ رَمَدِي و طبيبٌ رَمَدِيٌّ: ماہر امراض چشم، معالج امراض چشم، آنکھوں کا ڈاکٹر۔ رَمِد: آشوب چشم والا۔ اَرْمَد: آشوب چشم والا۔ رَمَاد جمع اَرْمِدَة: راکھ۔ اَرْبِعاءُ الرماد یا نومُ الرماد یا عید الرماد: عیسائی چلے کاپہلادن، سرپر راکھ ڈالنے کادن(Ash wednesday)۔ نـفـخ فی الرماد: بےنتیجہ کاموں میں مشغول ہونا۔ رَمَادِي: خاکستری۔ تَـرْمِـيـد: لاش جلانا، نعش سوزی، جلاکر راکھ کرنا، کشتہ بنانے کاعمل۔

رمز: ۱۔ رَمَزَ - رَمْزًا اليه: کی طرف اشارہ کرنا۔ تَرَامَزَ القومُ: ایک دوسرے کی طرف اشارہ کرنا۔کہا جاتا ہے: دخلت علیهم فتغافمزوا و ترامزوا: میں ملاقات کے لئے ان کے پاس گیا توانہوں نے ایک دوسرے کی طرف اشارہ بازی کی۔ الـرُمْـز و الرَمْز و الرَمَز جمع رُمُوز: اشارہ۔ الرَمَّازَة: زانیہ، رنڈی۔ الرَمْزِيّة: اشاریت، رمزیت۔

۲۔ رَمَزَ - رَمَـزَانـاً الظبيُ: ہرن کاچھلانگ مارنا۔ تَرَمَّزَ و اِرْتَمَزَ: تیار ہونا۔ — من الضربة: چوٹ سے بلبلاجانا۔ — القومُ: اٹھنے کے لئے یا خصومت کے لئے اپنی جگہ کسمانا، کلبلانا۔ اِرْمَازَّ اِرْمِـئـزَازًا الرجلُ: متحرک ہونا، اپنی جگہ سے ہٹ جانا، اپنی جگہ جے رہنا(ضد)، منقبض ہونا۔ الرَمِيْز: بہت حرکت کرنے والا۔ کہاجاتا ہے: رجـلٌ رَمِيزُ الفُؤاد: تنگ دل آدمی۔ التُـرَامِـز من الابل: مضبوط اور پوری طاقت والا اونٹ۔ الـرَمَّازَة: بڑا لشکر۔ اِبِـلٌ مَـرَامِـيـز: بہت حرکت کرنے والے اونٹ۔

۳۔ رَمَزَ - رَمْزًا ہُ بکذا: کوسے اکسانا، بھڑکانا۔

۴۔ رَمَزَ - رَمْزًا القربةَ: مشک کوبھرنا۔

۵۔ رَمُزَ - رَمَـازَةً: عاقل ہونا، اصیل ہونا، بکرم و معظم ہونا۔ الرَمِيز: اصیل، عقلمند، معظم، مکرم۔

○ رَمَزَ - رَمْزًا: اشارہ کرنا، آنکھ سے اشارہ کرنا، سر سے اشارہ کرنا، لب کر یا اشارے سے کہنا۔ — الی: کو انگلی سے بتانا، اشارہ کرنا، کی طرف اشارہ کرنا، کی علامت ہونا، کا کنایۃً اظہار کرنا، کا نمونہ ہونا، کی نمائندگی کرنا، کا کردار ادا کرنا۔ — الی/ل ب: کو (ایک امتیازی نشان) سے معین کرنا۔ رَمْـز جمع رُمُـوز: اشارہ، سر کا اشارہ، آنکھ کا اشارہ، حرکت، کنایہ، تلمیح اطلاع دینا، مجازیت، پہیلی، چیستان، معمہ، نشان، علامت، رمز، مجازی صورت، شکل، خصوصیت، خفیہ، علامت یا نشان یا اشارہ، خفیہ اشارہ۔ رَمْزِيّ: رمزی علامتی، اشارے یا علامت کا، خفیہ تحریر میں، خفیہ رسم الخط میں۔ رَمْزِيَّات: خفیہ تحریر، خفیہ رسم الخط۔ رَامُوز جمع رَوَامِيز: نمونہ، بانگی، چرم، ہو بہو نقل۔

رمس: ۱۔ رَمَسَ - رَمْسًاه: کوڈھانپنا، دفن کرنا، زمین میں گاڑنا۔ — القبرَ: قبر پر مٹی برابر کرنا۔ — الخبرَ: خبر کو چھپانا۔ ارمس الميتَ: میت کو دفنانا۔ اِرْتَمَسَ فی الماء: پانی میں ڈوبنا۔ الرَمْس (مص) جمع رُمُوس و اَرْمَاس: قبر جو زمین کے برابر ہو، قبر کی خاک، آہستہ ودھیمی آواز۔ الرامُوس جمع رَوَامِيس: قبر۔ الرَوَامِس: رات کو نکلنے والے جانور، رات کو اڑنے والے پرندے۔ — والرامِسات: نشانات کو مٹادینے والی ہوائیں۔ المَرْمَس: قبر کی جگہ۔

۲۔ رَمَسَ - ہُ بالحجر: پر پتھر پھینکنا۔ صفت مفعولی: رَمِيس و مَرْمُوس۔

○ رَمَسَ - رَمْسًاه: کودفنانا۔ — ہ: قدموں کے نشانات کو چھپادینا، مٹانا، محو کرنا، کا نام ونشان مٹاڈالنا۔ اِرْتَمَسَ فی الماء: پانی میں ڈوبنا۔ رَمْس جمع رُمُوس و اَرْمَاس: قبر، مقبرہ۔ رَامُوس: قبر، مقبرہ۔

رمش: ۱۔ رَمَشَ - رَمْشًا الشيءَ: کوانگلیوں کے سروں سے پکڑنا۔ — ہُ بیدہ: کوہاتھ سے چھونا۔ — ہُ بالحجر: کوپتھر مارنا۔

۲۔ رَمَشَ - رَمْشَاتِ الغنمُ: بکریوں کاتھوڑاسا چرنا۔ اَرْمَشَ الشجرُ: درخت کاپتے لانا، پھل دار ہونا۔ الـرَمَـش: پھولوں کادستہ۔ الأرْمَش مونث رَمْشاء جمع رُمْش: خوبصورت ساخت والا، مختلف رنگوں والا۔ ارضٌ رَمْشاء: بہت گھاس

والی زمین۔

۳۔رَمِشَ ـ رَمَشًا تِ العینُ: آنکھ کا تھوڑا سا چمکنا۔ اَرمَشَ الرجلُ: ضعف کی وجہ سے کسی کی طرف بہت دیکھنا۔ ــــ فی الدمع: تھوڑے سے آنسو بہانا۔رَمَشُ العین: آنکھ کی پلک۔الرَمَش (طب): پلکوں کی سرخی اور ساتھ ساتھ پانی کا بہنا، پلکوں کے بالوں کا آپس میں چپکنا۔الأرمش والمُرَمَّش: چندھی آنکھوں والا۔المِرماش جمع مَرَامِیش: دیکھتے وقت آنکھوں کو بہت مٹکانے والا۔

۴۔الرُمْش: سفیدی جو جوانوں کے ناخنوں پر ظاہر ہوتی ہے۔

○ رَمَشَ ـ رَمْشًا ہ: کو انگلیوں کے سروں سے لینا، پکڑنا۔ ــــ: آنکھ یا پلک یا پلکیں جھپکنا۔رَمَش: پپوٹوں کی سوجن۔رَمْشَة: پلک جھپکنا، آنکھ جھپکنا۔ رِمْش جمع رُمُوش: پلک۔

رمص: ۱۔رَمَصَ ـ رَمْصًا اللّٰہُ مصیبتَہٗ: اللہ تعالیٰ کا کسی کی مصیبت کو ٹالنا۔ ــــ بینھم: میں صلح کرانا۔

۲۔رَمَصَ ـ رَمْصًا الشيءَ: کو ڈھونڈنا، ٹٹولنا۔

۳۔رَمَصَ ـ رَمْصًا تِ الدجاجةُ: مرغی کا بیٹ کرنا۔ صفت: رَمُوص۔ ــــ تِ السباعُ: درندہ کا بچہ جننا، کہا جاتا ہے: قَبَّحَ اللّٰہُ اُمًّا رمصت بہ: اللہ تعالیٰ اس کی ماں کی شکل بگاڑے جس نے اسے جنا۔

۴۔رَمَصَ ـ رَمْصًا الیہ: کی طرف پست نگاہ سے دیکھنا۔رَمِصَ ـ رَمَصًا ت عینُہ: کی آنکھ سے کیچڑ بہنا۔صفت: اَرْمَص مؤنث رَمْصاء جمع رُمْص۔ ــــ الرجلُ: کیچڑ والی آنکھوں والا ہونا۔ الرَمَص (مص): آنکھ کا کیچڑ۔

رمض: ۱۔رَمَضَ ـ رَمْضًا الغنمَ: بکریوں کو سخت گرم زمین میں چرانا۔ ــــ النصلَ: پھل کو دو پتھروں کے درمیان رکھ کر کوٹنا تاکہ وہ باریک ہو جائے۔ رَمِضَ ـ رَمَضًا النھارُ: دن کا بہت گرم ہونا۔ ــــ ت الشمسُ: ریت وغیرہ پر تیز دھوپ کا پڑنا۔ ــــ الرجلُ: کے پاؤں گرم زمین سے جلنا۔ ــــ الطائرُ: پیاس کی شدت سے پرندے کے پیٹ کا گرم ہونا۔ ــــ ت عینُہ: گرم ہو کر کی آنکھ کا جلنے کے قریب ہونا۔ ــــ للامر: پر غصہ میں آگ بگولا ہونا۔رَمَّضَ الغنمَ: بکریوں کو سخت گرم زمین میں چرانا۔اَرْمَضَ الغنمَ: بکریوں کو سخت گرم زمین میں چرانا۔ ــــ الشيءَ: کو جلانا۔ ــــ الرجلَ: کو دکھ دینا۔ ــــ الحرُّ القومَ: گرمی کا تیز ہو کر لوگوں کو تکلیف پہنچانا۔ ــــ الامرُ فلانًا: معاملہ کا کسی کو آگ بگولا کر دینا۔ ترَمَّضَ الصیدَ: کو سخت گرمی میں شکار کرنا۔اِرْتَمَضَ من الحزن: غم سے جلنا۔ ــــ لفلان: کے لئے غم زدہ ہونا۔الرَمَض (مص): گرمی کی جلن، خریف سے پہلے کی بارش جو زمین کو گرم اور جلتی پائے۔ الرَمَضِیّ من السحاب و المطر: گرمی کے آخر اور خریف کے ابتداء کی بارش۔الرَمِیض و الرَمِیضَة من النصال: تیز بھالا۔رَمَضَان جمع رَمَضَانَات و رَمَاضِین و اَرْمِضَاء و اَرْمِضَة: ماہ رمضان (نواں قمری مہینہ) یہ مسلمانوں کا روزے رکھنے کا مہینہ ہے۔الرَمْضَاء: گرمی کی شدت، سورج کی گرمی کی شدت سے گرم زمین۔الرَمَاضَة: واقعہ کی حدت و شدت۔

۲۔رَمَّضَ الصومَ: روزہ کی نیت کرنا۔ ــــ الرجلَ: کا تھوڑا سا انتظار کر کے چل پڑنا۔

۳۔ترَمَّضَ تْ نفسُہٗ: کا جی متلانا۔اِرْتَمَضَ تْ کبدُہٗ: کا جگر خراب ہونا۔

۴۔اِرْتَمَضَ تِ الفرسُ بہ: سے گھوڑے کا کودنا۔

○ اِرْتَمَضَ: رنج و غم سے جلنا۔رَمَض: پیاس سے حلق میں کانٹے پڑ جانا، زمین کا گرمی کی شدت سے جھلسنا۔رَمْضَاء: سورج سے تپی ہوئی زمین۔ اِسْتِجارٌ مِن الرمضاء بالنار: آسمان سے گرا کھجور میں اٹکا۔

رمط: رَمَطَ ـ رَمْطًا ہٗ: پر عیب لگانا، طعن و تشنیع کرنا۔

رمع: ۱۔رَمَعَ ـ رَمَعَانًا انفُہٗ: کی ناک کا غصہ یا بڑھاپے کی وجہ سے کانپنا۔صفت: رَمِع۔ ــــ رأسَہٗ: اپنے سر کو ہلانا۔ ــــ بیدہ: ہاتھ سے اشارہ کرنا۔ ــــ عینہ بالدموع: کی آنکھ کا آنسو بہانا۔ ــــ رَمْعًا و رَمَعَانًا الرجلُ: تیز چلنا۔ترَمَّعَ: غصہ سے ہلنا، کانپنا، لرزنا۔الرامِع (فا): سر جھکا کر اٹھانے والا۔ الرَمَّاعة: بچہ کا تالو جو حرکت کرتا ہے، دبر۔المُرْمِعَة: بیابان۔کہا جاتا ہے: اَتی بُرَمَّعَاتِ الاخبار: وہ جھوٹی خبریں لایا۔الیَرْمَع جمع یَرَامِع: پھرکی، سفید چمکتی ہوئی کنکریاں۔کہتے ہیں: ترکتہ یُفَتُّ الیَرْمَعَ: میں نے اس کو اس حال میں چھوڑا کہ وہ غم اور صدمہ سے چور چور تھا۔

۲۔رَمِعَ تِ المرأةُ بالصبی: عورت کا بچہ جننا۔

۳۔رُمِعَ الساقِی: ساقی کی پیٹھ یا پیٹ میں درد ہونا۔ اُرْمِعَ الساقی: بمعنی رُمِعَ الساقی۔الرُمَاع (طب): پیٹھ کا درد، پیٹ کا درد۔

۴۔الرُمْعَة: ٹکڑا۔کہا جاتا ہے: رُمْعَة من نبت۔ گھاس کا کچھ حصہ۔

رمغ: رَمَغَ ـ رَمْغًا الشيءَ: کو چمڑے کی طرح ہاتھ سے ملنا۔ ــــ الطعامَ: کھانے کو سالن سے تر کرنا۔ ــــ الکلامَ: گفتگو میں جھوٹ سچ ملا کر اس کو چھپا کرنا۔رَمَّغَ رأسَہٗ: سر میں تیل لگانا۔

رمق: ۱۔رَمَقَ ـ رَمْقًا ہٗ: پر اچٹتی نظر ڈالنا، کو دیر تک دیکھنا۔رَمَّقَ: دیر تک دیکھتا رہنا۔رَامَقَ مُرَامَقَةً الرجلَ: کا نظر سے تعاقب کرنا اور اس سے بچنے کی کوشش کرنا، کی برائی سے بچنے کے لئے اس کے ساتھ خاطر و مدارات سے پیش آنا۔الرِمَاق: دشمنی کی ترچھی نظر سے دیکھنا۔الرامِق و الرَمُوق جمع رُمُق: حسد کرنے والا۔المُرَامِق: بد خلق۔ الیَرمُوق: کمزور نظر شخص۔

۲۔رَمَّقَ ہٗ بالشيءِ: کے آخری سانس کو کسی شے سے بچا لینا۔ ــــ العملَ: کسی کام کو اچھی طرح نہ کرنا۔ رَامَقَ مُرَامَقَةً العملَ: کام کو اچھی طرح نہ کرنا۔کہا جاتا ہے: ھٰذہ النخلة ترَامِقُ بِعِرقٍ: کھجور کا یہ درخت نہ جیتا ہے نہ مرتا ہے۔ترَمَّقَ الماءَ او اللبنَ: پانی یا دودھ کو تھوڑا تھوڑا پینا۔ارْمَقَّ: پتلا ہونا، باریک ہونا۔ ــــ الشيءُ: کمزور ہونا۔ارْمَاقَّ: پتلا ہونا، باریک ہونا۔ ــــ الشيءُ: کمزور ہونا۔ ــــ الرجلُ: لاغری سے ہلاک ہونا۔الرَمَق جمع اَرْمَاق: زندگی کے آخری سانس۔ ــــ مِن العیش: کم سے گزارہ جس سے آخری سانس باقی رہ سکے۔کہا جاتا ہے: سَدَّ رَمَقَ الجائعِ: کو کھلا کر بھوک کی موت سے بچانا۔عیشٌ رَمِق و رِمَاقٌ: تنگدستی کی زندگی، تنگ گزران۔رجلٌ رُمَّقٌ: کمزور آدمی۔ الرامِق والرَمُوق جمع رُمُق: فقیر۔الرُمْقَة و الرَمَاق و الرِمَاق من العیش: بہت قلیل گزارہ جس سے انسان صرف زندہ رہ سکے، قوت لا یموت۔ المُرَمِّق و المُرَمَّقُ العیش: تنگ گزران والا آدمی۔المُرامِق: بے مہر۔

۳۔رَمَّقَ الکلامَ: کلام کو جھوٹ سے آراستہ کرنا۔ الرِماق: نفاق، منافقت۔

۴۔ارْمَقَّ الطریقُ: راستہ دراز ہونا۔

۵۔الرَمَق: بکریوں کا ریوڑ، گلہ (فارسی رمہ سے معرب ہے)۔

○ رَمَقَ ـ رَمْقًا ہ/ ہٗ: کو دیکھنا، پر اچٹتی ہوئی نظر ڈالنا، چھچھلتی ہوئی نظر ڈالنا، کو غور سے دیکھنا، کی طرف دیکھنا۔رَمَّقَ ہ/ ہٗ: کو ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا، گھورنا۔ ــــ ہ: کوئی کام بے توجہی اور غفلت سے کرنا، کام

بھونڈے پن سے کرنا۔ ــ ٥: کو بمشکل زندہ رکھنا۔ تَـرَمَّق ٥: کسی موقع وغیرہ کا منتظر رہنا۔ رَمَق جمع اَرْمَاق: زندگی کا سانس، زندگی کا آخری شعلہ۔ سَدَّ رَمَقَهُ: کو بمشکل زندہ رکھنا، مشکل سے گزارہ کرنا، زندہ رہنے کی تگ و دو کرنا، کو بمشکل زندہ رکھنا، کی بھوک مٹانا۔ عَلَی آخرِ رَمَقٍ: قریب المرگ، ختم ہی ہونے والا۔ مَـرْمُـوق: جس کی طرف دیکھا گیا ہو، ٹکٹکی باندھکر دیکھا ہوا، مشہور، اہم، دلچسپی کا، قابل ذکر، قابل توجہ، ممتاز، نمایاں، غیر معمولی، معنی خیز، مغرور، متکبر۔

رمك: ١۔ رَمَكَ ـُ رُمُوكًا بالمكان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ ــ تِ الابلُ علی الماء: اونٹوں کا پانی پر پڑاؤ کرنا۔ اَرْمَكَهُ بالمكان: کو کسی جگہ ٹھہرانا۔

٢۔ اِرْمَكَّ اِرْمِكَاكًا: دبلا پتلا ہونا۔ رَجُلٌ رَمَكَةٌ: کمزور آدمی۔

٣۔ اِرْمَكَّ اِرْمِكَاكًا البعيرُ: اونٹ کا خاکستری رنگ کا ہونا۔ صفت: اَرْمَك مؤنث رَمْكَاء جمع رُمْك۔ الرُّمْكَة: اونٹوں کا خاکستری رنگ۔

٤۔ اِسْتَرْمَكَ القومُ: حسب میں کھوٹ رکھنا، عیب دار ہونا۔ الرَّمَكَة جمع رَمَك و رِمَاك و رَمَكات و اَرْمَاك (ح): گھوڑی یا وہ گھوڑی جو نسل چلانے کے لئے رکھی جائے۔ الرَّامِك و الرَّامَك: ایک قسم کی خوشبو۔ بعض کے نزدیک سیاہ رنگ کی چیز جو خوشبو میں ملائی جاتی ہے۔

◌ اَرْمَك مؤنث رَمْكَاء: خاکستری رنگ کا۔ رَمَكَة جمع رَمَكات و رِمَاك و اَرْمَاك: گھوڑی۔

رمل: ١۔ رَمَلَ ـُ رَمْلًا الطعامَ: کھانے میں ریت ملانا۔ رَمَّلَ الخطَّ: لکھے ہوئے پر خشک کرنے کے لئے ریت ڈالنا۔ الرَّمْل جمع رِمَال و اَرْمال (ط ا): ریت۔ رَمْلَة: ریت کا سانپ۔ علمُ الرَّمْل: ایک علم جس میں ریت پر لکیریں کھینچ کر آئندہ کے حالات معلوم کرتے ہیں۔ یہ خرافات میں سے ہے۔ الـرَّمْـلَة: (زمین کا وہ قطعہ جس پر) ریت کا ٹیلہ (ہو)۔ الرَّمَّال: ریت بیچنے والا۔ المُرْمِل و المُرْمَل (ح): شیر۔

٢۔ رَمَلَ ـُ رَمْلًا النسيجَ: کپڑا باریک بننا۔ رَمَّلَ النسيجَ: بمعنی رَمَلَ النسيجَ۔ اَرْمَلَ النسيجَ: کپڑا باریک بننا۔

٣۔ رَمَلَ ـُ رَمْلًا السريرَ: تخت کو جواہر وغیرہ سے سجانا۔ ــ الكلامَ: کلام کو جھوٹا قرار دینا۔ گھٹیا قرار دینا۔

٤۔ رَمَلَ ـُ رَمْلًا الثوبَ بالدم: کپڑے کو خون سے لتھیڑنا۔ رَمَّلَ الثوبَ بالدم: کپڑے کو خون میں لتھیڑنا۔ اَرْمَلَ السهمُ بالدم: تیر کا خون سے لتھڑنا۔ تَـرَمَّلَ و اِرْتَمَلَ بالدم: خون سے لتھڑنا۔

٥۔ رَمَلَ ـُ رَمْلًا و رَمَلانًا و مَرْمَلًا: کندھوں کو ہلاتے ہوئے چلنا۔

٦۔ رَمَّلَت المرأةُ من زوجها: عورت کا بیوہ ہونا، رانڈ ہونا۔ اَرْمَلَت المرأةُ: عورت کا بیوہ ہونا، رانڈ ہونا۔ ــ القومُ: قوم کی خوراک یا توشہ کا ختم ہو جانا، فقیر ہونا۔ ــ القومُ زادَهم: قوم کا توشہ ختم ہونا۔ تَـرَمَّلَتِ المرأةُ: عورت کا بیوہ ہونا، رانڈ ہونا۔ الـرَّمَل: تھوڑی سی بارش۔ الأَرْمَل جمع اَرَامِل و اَرَامِلَة مؤنث اَرْمَلَة: رنڈوا، مسکین۔ عَـامٌ اَرْمَل: کم بارش اور نفع والا سال۔ سَـنَةٌ رَمْلَاء: کم بارش اور نفع والا سال۔ الأَرْمَلَة جمع اَرَامِل: بیوہ محتاج اور کمزور لوگ۔

٧۔ اَرْمَلَ الحبلَ: رسی دراز کرنا۔ الرَّمَل: زیادتی (کسی شئے میں)۔

٨۔ الـرَّمَـل: علم عروض کی ایک بحر کا نام، جس کا وزن ہے: فَـاعِلاتُـنْ فَـاعِلاتُنْ فَـاعِلُنْ (مو): فن موسیقی کا ایک راگ، نیل گائے کی ٹانگوں میں دھاریاں جو جسم کے دوسرے حصوں کے رنگ سے مختلف ہوں۔ الرُّمْلَة جمع رُمَل و اَرْمَال: سیاہ دھاری۔ اُمُّ رِمال (ح): بجو۔ نعجةٌ رَمْلَاءُ: بھیڑ جس کی ٹانگیں سیاہ رنگ کی ہوں، جب کہ باقی جسم سفید ہو۔ المِرْمَل: چھوٹی بیڑی۔

◌ رَمَّـل ٥: پر ریت چھڑکنا (سیاہی خشک کرنے کے لئے)۔ اَرْمَلَ و تَـرَمَّلَ: رنڈوا یا بیوہ ہو جانا۔

رَمْل جمع رِمَال: ریت۔ علم الرمل یا ضربُ الرمل: علم الاعداد، جفر، علم رمل۔ رمل (ریت میں لکیریں یا نشان بنا کر غیب کا حال بتانا)۔

رَمْلِي: ریتلا، ریت کا، بالو کے رنگ کا، مٹیالا، زردی مائل، ریگ مثانہ کا، ریگستانی۔ ساعة رملية: ریت گھڑی۔ رَمَل: علم عروض کی ایک بحر کا نام۔ رَمَّال: زائچہ دان، رَمَل کا جاننے والا، علم جفر کا ماہر، رمال۔

اَرْمَل جمع اَرَامِل: رنڈوا۔ اَرْمَلَة جمع اَرَامِل و اراملة: بیوہ۔ مِرْمَلَة: کھوکھلی جگہ جس کے کچھ حصہ میں بچوں کے کھیلنے کے لئے ریت ہو۔ تَـرَمُّل: بیوگی، رنڈوا پن۔

رمن: الرُّمَّان واحد رُمَّانَة (ن): انار، انار کا درخت۔ الرُّمَّانَة: ناف اور اس کے آس پاس پیٹ کا حصہ۔ (ا ع): انار (آتش بازی والا)۔ المَـرْمَنَة: انار اگنے کی جگہ۔

◌ رُمَّان واحد رمّانه: انار، انار کا درخت، گرہ، گانٹھ۔ رُمَّانة يدوية جمع رمانات يدوية: دستی بم (hand grenade)۔

◌ ارمن و ارمني: الأَرْمَن: آرمینیا کے باشندے۔ ارمني: آرمینیا کا، آرمینیا کا باشندہ۔

◌ اَرْمِينيا: آرمینیا (ملک)

رمه: رَمِهَ ـَ رَمَهًا اليومُ: دن کی گرمی کا شدید ہونا، دن کا سخت گرم ہونا۔

رمى: ١۔ رَمَى ـِ رَمْيًا و رِمَايَةً الشيءَ او بالشيء: کو پھینکنا۔ کہا جاتا ہے: رمى السهمَ عن او على القوس: اس نے کمان سے تیر پھینکا۔ رَمَى بحبله على غاربه: اس نے اس کی رسی اسکے کندھے پر رکھ دی یعنی اس کو آزاد چھوڑ دیا کہ جو چاہے سو کرے۔ ــ هُ بكذا: پر کوئی عیب لگانا، پر کوئی تہمت لگانا۔ ــ به على البلد: کو کسی شہر پر والی یا حاکم بنانا۔ ــ المكانَ او الشيءَ و اليه: کسی جگہ یا چیز کا قصد کرنا۔ ــ اللّٰهُ لَهُ: اللہ تعالی کا کسی کی مدد کرنا۔ رَامَى مُرَامَاةً و رِمَاءً و تَرْمَاءً هُ: ایک دوسرے کو تیر مارنا، ایک دوسرے کا مقابلہ کرنا، ایک دوسرے کو طاقت سے روکنا۔ ــ عن قومه: اپنی قوم کا دفاع کرنا، اپنی قوم کے لئے جدوجہد کرنا۔ اَرْمَى اِرْمَاءً الشيءَ مِن يده: کو ہاتھ سے پھینکنا۔ ــ هُ عن فرسه: کو گھوڑے کی پیٹھ سے گرانا۔ ــ تْ بهِ البلادُ: کو وطن سے نکال دینا۔ تَـرَمَّى: تیر پھینک کر شکار کرنا۔ تَـرَامَى تَـرَامِيًا القومُ: ایک کا دوسرے پر تیر مارنا یا پتھر برسانا۔ ــ تْ به البلادُ: کو وطن سے نکال دینا۔ ــ الامرُ: کام میں تاخیر ہونا۔ کہا جاتا ہے: ترامى امره الى الظفر او الخذلان: کا معاملہ، کامیابی یا مایوسی پر منتج ہوا۔ اِرْتَمَى اِرْتِمَاءً: پھینکا جانا۔ کہا جاتا ہے: رَمَاهُ فَارْتَمَى: اس نے اسے پھینکا تو وہ پھینکا گیا۔ ــ الصيدَ: شکار کو تیر مارنا۔ ــ تْ به البلادُ: کو وطن سے نکال دینا۔

اِرْتَـمَيَا: ایک کا دوسرے پر تیر مارنا یا پتھر برسانا۔ رَمْيُ المِطْرَقَةِ (ا ع): توپ خانہ کا ایک نشانہ پر گولے برسانا۔ الرَّمِي: پتھر پھینکنے کی آواز۔ الرَّمْيَة: ایک دفعہ کا تیر پھینکنا۔ کہتے ہیں: رَمْيَةٌ من غير رامٍ: غیر متوقع یا غیر مستحق کامیابی۔ الرامي جمع رُمَاة

و رامُون (فا): تیرانداز (فک) ایک ستارے کا نام۔ الرَمِی جمع اَرْمَاء و اَرْمِيَة و رَمَايَا: بہت سخت بارش برسانے والا بادل۔ الرَمِيَّة جمع رَمَايَا: شکار جس پر تیر پھینکا جائے۔ المَرْمَی (مص میمی) جمع مَرَامٍ: تیر پھینکنے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے: هذا الكلام بعيد المَرامِیّ: یہ ایک دور رس کلام ہے۔ مابُعْدَ مَرْمَی هِمَّتِه: اس کی ہمت کا میدان کتنا وسیع ہے۔ لَهُ هِمَّةٌ قَصِيَّةُ المَرمَی: اس کی ہمت دور تک پہنچنے والی ہے۔ المِرْمَی جمع مَرَامٍ: تیر پھینکنے کا آلہ۔ المِرْمَاة: چھوٹا کمزور تیر، کھر۔

۲۔ رَمَی - رَمْيًا و رِمَايَةً علی الخمسين: پچاس سے زیادہ ہونا۔ — المالُ: مال بہت ہونا۔ اَرْمَی علی الخمسين: پچاس سے زیادہ ہونا۔ تَرَامَی الشيءُ: چیز کا لگاتار رہنا۔ کہا جاتا ہے: مَازَالَ الشرُّ يترامى بينهم: شر ان کے درمیان برابر جاری رہا۔ — السحابُ: بادلوں کا ایک دوسرے سے ملنا۔ الرِمْيَة: زیادتی۔ کہا جاتا ہے: فی هذا رِمْيَة عَمَّاقِيلَ لِی: جو مجھ سے کہا گیا اس میں اس سے زیادتی ہے۔ هو صاحبُ رِمْيَةٍ: وہ باتوں میں زیادتی کرتا ہے۔ الرِمَاء: زیادتی، سود۔

۳۔ الرَامِی او قُنْبُ سِيام (ن): سن، پٹ سن۔

○ رَمَی - رَمْيًا و رِمَايَةً ہ/ب: کو پھینکنا، پٹکنا، پٹخنا، زور سے پھینکنا، بے پروائی سے پھینکنا، بے کار سمجھ کر پھینک دینا، پرے رکھ دینا، چھوڑنا، ترک کرنا۔ — ہ ب: پر سے گولی چلانا، فائر کرنا، پر کا الزام لگانا، پر کی تہمت لگانا، کو کے لئے قصوروار ٹھہرانا، کی پر ملامت کرنا۔ — اِلی: کا نشانہ باندھنا، کا مطلب یا منشا ہونا، کا ذہن میں واضح خیال، ارادہ وغیرہ رکھنا، غرض ہونا، مقصد ہونا، کا ارادہ ہونا، کے درپے ہونا۔ — بين: کے مابین اختلاف رائے یا نزاع کا بیج بونا۔ رَمَاہ بِطَلْقٍ نَارِی: پر گولی چلانا۔ رمی بالغيب: غیب دانی کرنا۔ — تَرَامَی: ایک دوسرے پر کوئی چیز پھینکنا، اپنے آپ کو زمین پر گرانا، جھکانا، زمین پر گرنا۔ — علی: اپنے آپ کو پر گرانا، پھینکنا، پٹکنا، پٹخنا۔ — فی: اپنے آپ کو میں گرانا، میں یکا یک کود پڑنا، میں اندھا دھند کود پڑنا۔ تَرَامَی: وسیع و عریض ہونا، دور تک پھیلنا، اطلاع، رپورٹ، (خبر وغیرہ) آنا، پہنچنا۔ الی: کسی شخص تک۔ تَرَامَی علی قدميه: کے قدموں پر گر پڑنا۔ تَرَامَی بين ذِرَاعَيْهِ: کے بازوؤں میں آپڑنا۔ عاطفة ترامی به عَهْدُها: ایک احساس جسے اس نے عرصہ دراز پہلے جانا تھا۔ تَرَامی الينا أن: ہمیں خبر ملی ہے کہ...... اِرْتَمَی علی: خود کو (بستر، زمین پر گرانا)۔ — علی: کسی پر گر پڑنا، پر اپنے آپ کو پھینکنا، پٹکنا، پٹخنا — فی: اپنے آپ کو میں گرانا، میں اچانک یا یکا یک کود پڑنا۔ —: منہ کے بل گرا ہونا۔ — علی: پر پاؤں پسار کر بیٹھنا یا لیٹنا۔ ارتمی اِلی الأرض: زمین پر گر پڑنا، الٹ کر گرنا، بری طرح گرنا۔ رَمْی: پھینکنے، پٹکنے، پٹخنے وغیرہ کا عمل، تیر چلانا، بندوق چلانا، گولی مارنا۔ رمیُ الحَرْبَة: نیزہ اندازی۔ رَمْیُ القُرْص: چکر پھینکنا۔ اعدام رَمْيًا بالرصاص: گولی مار دستہ کے سامنے گردن زدنی۔ رَمْيَة: گھوڑے پر سے گرنا یا گرانا، پچھاڑنا یا پچھڑنا، پھینکنا، اچھالنا، پٹکنا، پٹخنا، فائر، گولی چلنا یا چلانا۔ رُبَّ رمية من غير رامٍ: کئی نیزہ یا تیر اندازیاں کسی ماہر نشان باز کے بغیر ہوتی ہیں۔ رَمِيَّة جمع رَمَايَا: شکار کا جانور جو یا تو پہلے مارا جا چکا ہو یا جس پر فائر کیا جائے۔ مَرْمًى جمع مَرَامٍ: نشانہ، مقصد، غرض، گول (goal)، (بندوق کی) مار، پہنچ، رسائی، حد۔ حارسُ المَرْمَی: گول کیپر۔ مَرْمَی النظر: تصور کی رسائی، تصور کا میدان۔ تَرَامٍ: پھیلاؤ، وسعت۔ تَرَامِی الأطراف: دور تک پھیلی ہوئی وسعت، پھیلاؤ۔ رَامٍ جمع رُمَاة: پھینکتا ہوا، پھینکنے والا، زور سے پھینکنے والا، نشانہ باز، رائفل بردار۔ الرَامِی: برج قوس، نواں برج۔ سهمُ الرامی: تیر کی شکل کا ایک شمالی برج۔ رامیُ اللَهِيب: ایک ہتھیار جو جلتے ہوئے ایندھن کی دھار پھینکتا ہے۔ Flame thrower۔ مُتَرامٍ: دور، دور تک پھیلا ہوا۔ مُتَرامِیُ الاطراف: دور تک پھیلا ہوا عظیم، جسیم، بڑا۔ رَامِيَة: چینی پٹ سن۔

رن: ۱۔ رَنَّ - رَنِينًا و اَرَنَّ: بلند آواز سے رونا۔ — القوسُ: کمان کا آواز کرنا۔ رَنَّنَ تَرنِينًا و تَرْنِينَةً: چیخنا، چلانا۔ — القوسَ: کمان سے آواز نکلوانا۔ الرَنَن: گرمی کے موسم میں پانی میں بولنے والا ایک جانور۔ الرَنَّة: آواز، کمان کی آواز خاص طور پر۔ الرَنِين: آواز، غمگین آواز۔ قوسٌ مُرِنَّة و مِرنان: بہت بجنے والی یا بہت آواز کرنے والی کمان۔

۲۔ رَنَّ - رَنِينًا و اَرَنَّ اليه: کسی کی طرف کان لگانا۔ و اِسْتَرَنَّ لِكَذَا: سے کھیلنا، شغل کرنا، سے دل بہلانا۔

۳۔ الرَنَن: تھوڑا پانی۔ الرُنَّی: تمام مخلوق۔

○ رَنَّ - رَنِينًا: رونا، چیخنا، چلانا، گریہ وزاری کرنا، ماتم کرنا، بجنا، گونجنا۔ رَنَّة جمع رَنَّات: زور کی چیخ، آواز، گونج، باز ارتعاش، صدائے بازگشت۔ رَنِين: ماتم، گریہ زاری، آواز، باز ارتعاش، گونج، صدائے بازگشت، بجنا، کمک۔ رَنّان و مِرْنان: بجتا ہوا، گونجتا ہوا، گونج پیدا کرنے والا، گونج دار، گونجنے والا، آواز کا لوٹانے والا۔ رَنَّانَة: سر ملانے کا دوشاخہ، سرو دشاخہ۔

رنأ: رَنَأَ - رَنْئًا: آواز کرنا۔ — اليه: کی طرف دیکھنا۔ — فی مشيته: سست چلنا۔

رنب: الأَرْنَب جمع أَرَانِب (ح): خرگوش (مذکر و مؤنث دونوں کے لئے) یہ جانور بزدلی میں ضرب المثل ہے، ایک قسم کا زیور۔ — واليَرْنَب (ح): چھوٹی دم کا ایک جنگلی چوہا۔ الأَرْنَبَة جمع اَرَانِب: ارنب کا واحد۔ ایک خرگوش، ناک کا سرا۔ کہتے ہیں: جَدَعَ فلانٌ ارنبةَ فلان: فلاں شخص نے فلاں شخص کی ناک کاٹ ڈالی یعنی اسے بہت ذلیل و رسوا کیا۔ نسيجٌ مُؤَرْنَبٌ و مُرْنَبٌ: وہ کپڑا جسکی بناوٹ میں خرگوش کی اون شامل ہو۔ ارضٌ مُرْنِبَة و مُؤَرْنِبَةٌ و مُؤَرْنَبَة: وہ زمین جس میں خرگوش بہت بلیں۔ کساءٌ مُرْنَبَانِیٌّ: خرگوش کے رنگ کا لباس۔

○ اَرْنَب مونث جمع اَرَانِب: بڑا خرگوش، خرگوش۔ اُرْنُبٌ هِنْدِیّ: امریکی چوہا (guineapig)۔ اُرْنَبَة: مادہ خرگوش، ہرنی۔ ارنبةُ الأنف: ناک، ناک کا سرا، ناک کی نوک، (جانور کی) تھوتھنی۔

رنح: ۱۔ رَنَّحَ تَرْنِيحًا ہ: کو کمزور کرنا۔ کہا جاتا ہے: ضربتُهُ حتی رَنَّحْتُهُ: میں نے اس کو اتنا مارا کہ وہ بیہوش ہو گیا۔ — تِ الريحُ الغُصنَ: ہوا کا ٹہنی کو جھکانا۔ رُنِّحَ عليه: بھاگنے، خوف یا غم کی وجہ سے ست و کمزور ہو کر خمیدہ ہو جانا۔ صفت: مُرَنَّح: پر غشی طاری ہونا۔ تَرَنَّحَ و اِرْتَنَحَ: نشہ وغیرہ کی وجہ سے جھک جانا۔ الرُنَح: دوران سر، چکر۔

۲۔ تَرَنَّحَ و اِرْتَنَحَ عليه: سے گستاخی کرنا۔ کہا جاتا ہے: تَرَنَّحَ بالكلام عَلَيَّ جهلاً: اس نے جہالت سے میرے ساتھ گستاخی کی۔

۳۔ المُرَنَّحة: جہاز کا اگلا حصہ۔

○ رَنَّحَ ہ: کو سر گراں کرنا، لڑکھڑانا، ڈگمگانا، بوکھلا دینا، چکرا دینا، بدحواس کر دینا۔ — ہ: کو ہلانا جلانا۔ رَنَّحَ اَعْطَافَهُ: کے احساسات کو ہیجان میں لانا، ابھارنا کو، ہیجان زدہ کرنا۔ تَرَنَّحَ: لڑکھڑانا، ڈگمگانا، لڑکھڑا کر چلنا، چکرانا، گرنے کو ہونا، ہلنا جلنا، جھولنا، کانپنا۔ تَرَنُّحُ اعطافه: سستی اور ہچکچاہٹ کے بعد کوئی کام اعتماد اور تیزی سے کرنے لگنا، وجد کی حالت میں

ہو جانا، بے خود ہو جانا، آپے سے باہر ہو جانا۔

مَرْنَحَة: جہاز وغیرہ کا اگلا حصہ۔

رنخ: رَنَخَ ـ رَنْخًا: سست ہونا۔ رَنَّخَ ہٗ: کو لاڈ سے بگاڑنا، کی حد سے زیادہ ناز برداری کرنا، کو بگاڑنا، کی عادتیں خراب کرنا۔ تَرَنَّخَ بہ: کسی چیز سے چمٹنا، لٹکنا۔ عام لوگ کہتے ہیں: تَرَنَّخَ فلانٌ: فلاں شخص کو بارش نے بھگو دیا۔

رند: الرَّنْد (ن): آس کے مشابہ ایک قسم کا خوشبودار پودا، کھجور کی پتیوں سے بنی ہوئی ایک چھوٹی گون۔

ⓒ رَنْدَحَ: (شعر) کی تقطیع کرنا۔

رنع: ۱۔ رَنَعَ - رُنُوعًا: لاغر و دبلا ہونا۔ ـ لونُہٗ: کا رنگ متغیر ہونا۔

۲۔ رَنَعَ - رُنُوعَـاتِ الدابَّةُ: جانور کا سر سے مکھیاں اڑانا۔ ـ الرجلُ: کھیلنا۔ رَنَعَ رأسَہٗ: اپنے سر کو ہلانا۔ المَرْنَعَة: کھیل میں آوازیں۔

۳۔ المَرْنَعَة: کشادگی، وسعت، باغ، ارزانی و فراخی۔ کہا جاتا ہے: إنَّ فی المرنعةِ لِکلِّ قومٍ مَقْنَعَةً: ہر قوم کے لئے ارزانی و فراخی میں دولت ہے۔

رنف: ۱۔ اَرْنَفَ البعیرُ: اونٹ کا چلتے ہوئے سر ہلانا۔ ـ الرجلُ: تیز چلنا۔

۲۔ أَرْنَفَتِ الناقةُ بِأُذُنَیْھا: اونٹنی کا تھکن کی وجہ سے کان ڈھیلے کرنا۔ الرَّانِف: انسان کا ڈھیلا سرین۔ ـ من کل شیءٍ: ہر چیز کا کنارا، سرا۔ الرَّانِفَة جمع رَوَانِف: ناک کا کنارا، کان کی نرم ہڈی کا کنارا، سرین کا وہ حصہ جو بیٹھتے وقت زمین پر لگتا ہے۔ ـ من الکُمِّ: آستین کا سرا۔ کہا جاتا ہے: عَلَوْا رَوَانِفَ الآکَام: وہ ٹیلوں کی چوٹیوں پر چڑھ گئے۔

رنق: ۱۔ رَنَقَ ـ رَنْقًا و رُنُوقًا و رَنِقَ - رَنَقًا الماءُ: پانی کا گدلا ہونا۔ صفت: رَنْق و رَنِق و رَنَق: رَنَّقَ الماءَ: پانی کو گدلا کرنا۔ اَرْنَقَ الماءَ: پانی کو گدلا کرنا۔ تَرَنَّقَ الماءُ: پانی کا گدلا ہو جانا۔ الرَّنْق (مص): گدلا پانی، جھوٹ۔ الرَّنْقَة جمع رِیَانِق: مٹی ملا ہوا پانی یا حوض میں تھوڑا سا بچا ہوا گدلا پانی۔ التُّرْنُوق و التَّرْنُوق و التُّرنوقاء: نہروں کا کیچڑ، پانی کے بہاؤ میں خشک شدہ مٹی۔

۲۔ رَنَّقَ الماءَ: پانی کو صاف کرنا۔ الرَّوْنَق: چمک دمک حسن و زیبائش۔

۳۔ رَنَّقَ الطائرُ: پرندے کا بغیر اڑے بازوؤں کو پھڑپھڑانا۔ ـ اللواءُ: جھنڈے کا ہلنا۔ ـ تِ السفینةُ: کشتی کا اپنی جگہ گھومنا اور نہ چلنا۔ ـ الرجلُ: حیران ہونا۔ ـ النظرَ الیہ: کو دیر تک دیکھنا۔ ـ اللواءَ: حملے کے لئے جھنڈے کو جنبش دینا۔

۴۔ رَنَّقَ القومُ بالمکان: لوگوں کا کسی جگہ اقامت کرنا، ٹھہرنا۔ کہا جاتا ہے: رَنِّقْ ولا تَعَجَّلْ: ٹھہر اور انتظار کر۔ الرُّنَقَاء جمع رُنَقَاوَات مِن الطیر: انڈوں پر بیٹھا ہوا پرندہ عام لوگ اسے القرقۃ کہتے ہیں۔

۵۔ رَنَّقَ النومُ فی عَیْنَیْہِ: نیند کا آنکھوں میں بھر آنا۔ ـ تِ المَنِیَّةُ منہ: موت کا کسی کے قریب ہونا۔

۶۔ رَنَّقَ جناحُ الطائرِ: بازو ٹوٹنے سے پرندہ کا گرنا۔ ـ تْ عَیْنَاہُ: بھوک وغیرہ سے نگاہ کا پست ہونا۔ ـ جسمُہٗ او رأیُہٗ: کمزور جسم یا رائے ہونا۔ ارضٌ رِنْقَاءُ جمع رُنْقَاوَات: بنجر زمین۔

ⓒ رَنَقَ ہ: پانی کو گدلا کرنا، (نیند کا) (آنکھوں) کو دھندلا کرنا، دھندلانا۔ ـــ: ٹھہرنا، قیام کرنا، رکنا۔ ـــ نحو: کو یا کی طرف دیکھنا، پراچٹتی ہوئی نظر ڈالنا، چھلکتی ہوئی نظر ڈالنا۔ رَنَقَ النظرَ اِلی: کی طرف دیکھتا رہنا، کو ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا۔ رَنْق: گدلا (پانی)۔ رَوْنَق: سحر، دلربائی، کشش، چمک دمک، آب و تاب، حسن، خوبصورتی۔

رنك: الرَّنْك: شاراتُ الرنك: رتبہ کے نشان جو چھوٹی ڈھالوں یا اشراف کے محلوں کی دیواروں پر بناتے تھے۔ الرُّنْکہ (ح): بحراوقیاس شمالی میں پائی جانے والی ایک قسم کی مچھلی، جس کا شکار رودبار انگلستان میں کیا جاتا ہے۔

رنم: رَنِمَ ـ رَنِیمًا و رَنَمَ و تَرَنَّمَ: خوش آوازی سے گانا۔ الرَّنَم و الرَّنَمَة (مو): آواز، راگ، ترنم۔ الرُّنُم: خوش آواز گانے والیاں (کہا جاتا ہے: عُودٌ رُنُمٌ: خوش آواز بربط) ہوشیار چھوکریاں۔ الرَّنَمة: ایک قسم کی نباتات۔ التَّرْنِیمَة (مو): گیت، ترانہ، حمد، بھجن۔

ⓒ رَنَّمَ و تَرَنَّمَ ب: (کوئی گیت) گانا، (گیت) لحن سے پڑھنا، خاص لہجہ میں ادا کرنا، گا کر ادا کرنا، کوئی چیز یکساں لہجہ سے زبانی پڑھنا، (کوئی چیز) گنگنانا، الاپنا۔ تَرْنِیمَة: حمد، بھجن، ترانہ، گیت، ایک قسم کا گنگنانا کلام سنانا، چھوٹا قصہ جو یکساں آواز میں پڑھا جائے، چھوٹا گیت۔

رنا: ۱۔ رَنَا ـ رُنُوًّا و رَنَا الیہ ولہٗ: کی طرف ٹکٹکی لگا کر دیکھنا۔ رَنَّی الحسنُ فلانًا: حسن کا کسی کو تعجب میں ڈال کر دیکھنے پر اُکسانا۔ رَانَی ہٗ: کا مقابلہ کرنا (جیسے یہ کہنا: لہٗ شرفٌ یُرانی الکواکِبَ: وہ شرف میں ستاروں سے مقابلہ کرتا ہے یعنی ستاروں سے زیادہ لوگوں کی نظروں کو اپنی طرف کھینچتا ہے) کی مدارات کرنا۔ اَرْنَی الحسنُ فلانا: حسن کا کسی کو تعجب میں ڈال کر دیکھنے پر اُکسانا۔ ـ ہٗ اِلی الطاعة: کو اطاعت پر لگانا اور پھر اس کا اطاعت پر ہمیشگی اختیار کرنا۔ تَرَنَّی: محبوب کی طرف مسلسل دیکھنا۔ الرَّنَا (مص): وہ خوبصورت چیز جس کو دیر تک دیکھا جائے، خوبصورتی، حسن، جمال۔ الرَّنَّاء و الرَّنُوّ: خوبصورت چیز کی طرف پسند و حیرت کی نظر سے دیکھنے والا۔ کہا جاتا ہے: ھو رَنُوُّ الأمانی: وہ ایسی خواہشات والا ہے جس کی اسے توقع ہے۔

۲۔ رَنَا ـ رُنُوًّا و رَنًا الرجلُ: دل کی مشغولی اور خواہشات کے غلبہ کے ساتھ کھیل کود میں لگنا۔ رَنَّی تَرْنِیَةً: گانا۔ ـــ الیہ: کا مشتاق ہونا۔ الرُّنَاء: خوبصورت آواز، طرب۔

۳۔ رَنَا ـ رُنُوًّا و رَنًا و تَرَانَی عنہ: سے غافل ہونا، پر توجہ نہ دینا، میں دلچسپی نہ لینا، سے بے سروکار ہونا۔

ⓒ رَنَا ـ رُنُوًّا اِلی: کی طرف دیکھنا، کو گھورنا، ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا۔ رَنَّی و اَرْنَی ہ: کو پسند آنا، کو بہت اچھا لگنا، کو خوش کرنا، مسرور، شاد یا محظوظ کرنا۔

رهب: ۱۔ رَهِبَ ـ رَهْبَةً و رُهْبًا و رَهْبًا و رَهَبًا و رُهْبَانًا و رَهَبَانًا: ڈرنا۔ کہا جاتا ہے: لم اَرْهَبْ بِكَ: میں نے تجھ میں کوئی پریشان کرنے والی بات نہیں دیکھی۔ اَرْهَبَ ہٗ: کو خوف زدہ کرنا۔ کہا جاتا ہے: أُرْهِبَ عنہ الناسَ بأسُہٗ و نجدتُہٗ: اس کی قوت اور شجاعت نے لوگوں کو اس سے ڈرنے پر اکسایا، ڈرا دیا۔ تَرَهَّبَ: راہب ہونا، عابد ہونا۔ ـ ہٗ: کو دھمکی دینا۔ اِسْتَرْهَبَ ہٗ: کو خوف دلانا۔ الرَّهْبَة و الرُّهْبَی و الرَّهْبَی و الرَّهْبَاء: خوف، ڈر۔ الرَّاهِب (فا) جمع رُهْبَان: ڈرنے والا، شیر، لوگوں سے کنارہ کش ہو کر عبادت کے لئے گرجا میں عزلت نشین، راہب۔ الرَّاهِبَة جمع رَاهِبَات و رَوَاهِب: راہب کا مؤنث، راہبہ، خوف دلانے کی حالت۔ الرَّهِیب و المَرْهُوب: جس سے ڈرا جائے، خوفناک، شیر۔ الرُّهْبَان جمع رَهَابِین مؤنث رُهْبَانَة جمع رُهْبَانَات: راہب۔ الرَّهْبَان جمع رَهَابِین و رَهَابِنَة و رَهْبَانُون مؤنث رَهْبَانَة جمع رَهْبَانَات: بہت خوف کرنے والا۔ الرَّهْبَنَة: راہبوں کا طریقہ اختیار کرنا۔ الرَّهْبَانِیة و الرُّهْبَانِیة: راہبوں کا طریقہ۔ الرَّهَبُوت و الرَّهَبُوتی: سخت خوف۔ الإرْهَابِیّ: دہشت پسندانہ، دہشت پسند۔ الحُکم الإرْهَابِیّ:

دہشت پسندی پر مبنی نظام۔ المَراهِب ہولناکیاں، خوفناکیاں۔

۲۔ رَهَبَ الجملُ پیٹھ کی کمزوری کی وجہ سے اونٹ کا اٹھنے کی کوشش کرکے پھر بیٹھ جانا۔ رُهِبَتِ الناقةُ سفر کا اونٹنی کو تھکا دینا صفت مذکر و مؤنث: رَهْبٌ جمع رِهَابٌ۔ اَرْهَبَ تھکے ماندے اونٹ پر سوار ہونا۔ الرَهْب جمع رِهاب من الابل سفر سے تھکا ماندہ اونٹ، باریک پتلا پھل۔

۳۔ اَرْهَبَ آستین لمبی کرنا۔ الرُهْب آستین۔

۴۔ رَهْبَلَ غیر مفہوم کلام کہنا۔

۵۔ تَرَهْبَلَ تیز چال چلنا۔ الرَهْبَلَة تیز چال۔

ⓒ رَهِبَ - رَهَبًا و رُهْبًا و رَهْبَةً خوف زدہ ہونا، ڈرنا۔ ــ ہ سے ڈرنا، دہشت کھانا۔ رَهِبَ جانبه سے ڈرنا۔ رَهَّبَ ہ کو ڈرانا، خائف کرنا، دہشت زدہ کرنا، گھبرا دینا، دھمکانا۔ اَرْهَبَ ہ کو ڈرانا، خائف کرنا، دہشت زدہ کرنا، گھبرا دینا، دھمکانا، خوف زدہ کرنا، دہشت پھیلا کر مرعوب کرنا۔ تَرَهَّبَ ہ کو دھمکانا۔ ــ زاہد بن جانا، عابد بن جانا، جوگی بن جانا، درویش بنجانا، تارک الدنیا ہو جانا، راہب بن جانا، راہبانہ زندگی اختیار کرلینا۔ رَهْبَة خوف، ڈر، ہول، دہشت ہیبت، رعب، جلال۔ رَهْبَى و رُهْبَى خوف، ڈر۔ رَهَبُوت سخت خوف، دہشت، ہول، ہیبت۔ رَهِيب بھیانک، خوفناک، مہیب، دہشت ناک، ڈراؤنا، ہولناک، سنجیدہ، پر رعب باضابطہ۔ تَرْهِيب دھمکی، ڈر۔ اِرْهاب دھمکی، ڈرانا، دھمکی دینا، دہشت، ہیبت، سخت خوف، دہشت پسندی، توڑ پھوڑ، تخریب کاری۔ اِرْهَابِي دہشت پسندانہ، دہشت پسند، تخریبی، جمع اِرْهَابِيُّون دہشت پسند۔ تَرَهُّب رہبانیت، خانقاہی زندگی، راہبانہ زندگی۔ رَاهِبَة جمع راهبات گوشہ نشین عورت، تارک الدنیا عورت، خانقاہ میں رہبانیت کی زندگی گذارنے والی عورت، بپتسما کرنے والی، نن (nun)۔ مَرْهُوب ہولناک، خوفناک، دہشتناک، ناگوار۔

ⓒ تَرَهْبَنَ زاہد بن جانا، عابد بن جانا، تارک الدنیا ہو جانا، جوگی بن جانا، درویش بن جانا، راہبانہ یا خانقاہی زندگی اختیار کرلینا۔ رَهْبَنَة و رَهْبَانِيَة رہبانیت، خانقاہی زندگی، راہبانہ نظام، عبادت گزاروں کا مجمع۔

رهج: اَرْهَجَ غبار اڑانا۔ ــ بين القوم لوگوں کو ایک دوسرے کے خلاف بھڑکانا۔ ــ ت السماءُ آسمان کا برسنے کے قریب ہونا۔ الرَهْج اڑایا ہوا غبار۔ الرَهَج اڑایا ہوا غبار، فتنہ وفساد، شوروشغب۔ واحد رَهَجَة پانی سے خالی بادل۔ الرَهْوَجَة ایک قسم کی چال۔

رهد: ا۔ رَهَدَ - رَهْدًا ہُ کو بہت باریک پیسنا۔ رَهَدَ بڑی حماقت کرنا۔ الرَهِيد نرم و نازک، ارزاں۔ رَهَادَةُ العيش زندگی کی خوشحالی۔ اَمْرٌ مَرْهُودٌ غیر محکم امر۔ کہا جاتا ہے: تَرَكتهم مَرْهُودِينَ میں نے انہیں اس حالت میں چھوڑا کہ انہوں نے کسی معاملہ کا پختہ ارادہ نہیں کیا تھا۔ الرَهْوَدِيَة نرمی، مہربانی۔

۲۔ رَهْدَنَ دیر لگانا، رکنا۔ ــ في مشيه چلنے میں گھومنا۔ الرَهْدَن و الرُهْدَن و الرِهْدَن جمع رَهَادِن و رَهَادِنَة بزدل، احمق (ح) چڑیا کی طرح کا ایک پرندہ۔ الرُهْدُون بہت جھوٹا۔

رهر: ا۔ رَهْرَهَ رَهْرَهَةً مائدتَهُ فیاضی سے دسترخوان کو پھیلانا اور فراخ کرنا۔ تَرَهْرَهَ جسمُهُ آسودہ حالی کی وجہ سے کسی کے جسم کا سفید و نرم و نازک ہونا۔ جسمٌ رَهْرَهٌ و رَهْرَاهٌ و رُهْرُوهٌ نرم و نازک اور سفید جسم۔

۲۔ تَرَهْرَهَ السرابُ سراب کا برابر چمکنا۔ الرَهْرَهَة چہرہ کی چمک دمک، خوشروئی۔ طستٌ رَهْرَهٌ و رَهْرَاهٌ چوڑا اتھلا طشت۔ ماءٌ رَهْرَاهٌ و رُهْرُوهٌ صاف پانی۔

رهز: رَهَزَ - رَهْزًا و رَهَزَانًا تردد کی حالت میں حرکت کرنا۔ اِرْتَهَزَ لِلاَمرِ کسی معاملہ پر خوشی سے جھومنا۔

رهس: رَهَسَ - رَهْسًا الشيءَ کو سخت روندنا۔ تَرَهَّسَ الشيءُ چیز کا ہلنا، مضطرب ہونا۔ اِرْتَهَسَت رِجلا الدابَّة جانور کی ٹانگوں کا آپس میں رگڑ کھانا۔ ــ القومُ لوگوں کا بھیڑ کرنا۔ ــ الجرادُ ٹڈیوں کا دل بادل ہونا۔ ــ الوادي وادی کا بھرنا۔

رهش: ا۔ تَرَهَّشَ الرجلُ کرم و سخاوت سے کام لینا۔ ــ ت الناقةُ اونٹنی کا بہت دودھ والی ہونا۔ الرُهْشَة سخاوت، کرم، حیا۔ ناقةٌ رَهِيشَةٌ بہت دودھ دینے والی اونٹنی۔

۲۔ اِرْتَهَشَ الرجلُ لرزنا، کانپنا۔ ــ القومُ قوم میں جنگ چھڑنا۔ ــ الفرسُ گھوڑے کے کھروں کا آپس میں ٹکرانا۔ ــ تِ القوسُ کمان کا نرم اور ڈھیلی ہونا۔ الرَهَش جانور کی اگلی ٹانگوں کا آپس میں رگڑ کھانا۔ الرَوَاهِش واحد رَاهِش و راهِشَة (ع ا) جانور کے بازوؤں کے اندر کی رگیں، ہاتھ کی ہتھیلی کی ظاہری رگیں۔ الرَاهِشَان (ع ا) جانور کے بازوؤں کی اندر کی دو رگیں۔ الرَهِيش پتلا، کمزور، باریک پھل، پتلا ہلکا تیر، کم گوشت والا۔ ــ من التراب گرنے والی مٹی۔

رهص: ا۔ رَهَصَ - رَهْصًا الشيءَ کو زور سے نچوڑنا۔

۲۔ رَهَصَ - رَهْصًا الفرسَ گھوڑے کے کھر کو زخمی کرنا۔ ــ الصيدَ شکار کو کمزور دست کرنا۔ رَهِصَ - رَهَصًا و رُهِصَ الفرسُ گھوڑے کے کھر کا زخمی ہونا۔ اَرْهَصَ الفرسَ گھوڑے کے کھر کو زخمی کرنا۔ الرَهْصَة گھوڑے کے کھر کا زخم۔ الرَهِيص من الخيل زخمی کھر والا گھوڑا۔ خُفٌّ رَهِيصٌ اونٹ کا پتھر سے زخمی کھر۔ الرَوَاهِص من الحجارة واحد رَاهِصَة کھر کو زخمی کرنے والے پتھر۔

۳۔ رَهَصَ - رَهْصًا الحائطَ دیوار پر پہلا ردہ رکھنا۔ اَرْهَصَ الحائطَ دیوار پر پہلا ردہ رکھنا۔ ــ الشيءَ کی بنیاد ڈالنا، کو ثابت و پیوستہ کرنا۔ تَرَاهَصَت الصخورُ چٹانوں کا آپس میں پیوستہ ہونا۔ الرَهْصُ من الحائط دیوار کا پہلا ردہ، دیوار بنانے کی مٹی۔ الرَهَّاص مٹی گارا بنانے والا۔ اسدٌ رَهِيصٌ اپنی جگہ سے نہ ٹلنے والا اشیر۔ الرَوَاهِص واحد رَاهِصَة (ط ا) مضبوط جمی ہوئی چٹانیں۔ المَرْهَصَة جمع مَرَاهِص درجہ، رتبہ۔

۴۔ رَهَصَ - رَهْصًا ہُ کو ملامت کرنا، سے جلدی کرانا۔

۵۔ رَاهَصَ غريمَهُ قرضدار کے گھر کی نگرانی کرنا۔

۶۔ اَرْهَصَ ہُ اللّٰهُ اللہ تعالیٰ کا کسی کو بھلائی کی کان بنانا۔

رهط: ا۔ رَهَطَ - رَهْطًا اللقمةَ بڑا لقمہ لینا۔ کہا جاتا ہے: هو يرهط وہ بہت کھاتا ہے۔ رَهَّطَ بہت کھانا۔ ــ اللقمة بڑا لقمہ لینا۔

۲۔ رَهَطَ الرجلُ گھوڑے کی پیٹھ پر سوار رہنا اور نہ اترنا، گھر سے باہر نہ نکلنا، اندر ہی رہنا۔

۳۔ اِرْتَهَطَ القومُ قوم کا جمع ہونا، اکٹھا ہونا۔ الرَهْط و الرَهَط جمع اَرْهُط و اَرْهاط و جج اَرَاهِط و اَرَاهِيط آدمی کی قوم و قبیلہ، تین سے دس تک کا گروہ جس میں کوئی عورت نہ ہو۔ اس کا واحد نہیں۔ (اگر رهط کی طرف عدد کی اضافت کریں تو اس سے اشخاص و افراد مراد ہوتے ہیں۔ جیسے عشرون رَهْطًا بیس شخص۔ کہا جاتا ہے: نحن ذو رَهْطٍ ہم اکٹھے

ہیں)، دشمن۔

۴۔ الرِهَاط: گھر کا سامان۔ الرُهطَة و الرُهطَاء و الراهِطَاء جمع رَهَاطِی من جحرة اليَربوع: جنگلی چوہے کا وہ سوراخ جس سے وہ مٹی نکالتا ہے۔

○ رَهَطَ - رَهطًا: بڑے بڑے نوالے کھانا، حریصانہ طور پر ہڑپ کر جانا۔ رَهط و رَهَط جمع ارْهاط و ارْهُط و اَرَاهِط و اَرَاهِيط: (لوگوں کا) گروہ، منڈلی، جتھا، ٹولی۔ رَهط جمع رِهَاط: چمڑے کا لنگوٹ یا لنگوٹی۔

رهف: ۱۔ رَهَفَ - رَهْفًا السيفَ: تلوار کو باریک کرنا، پتلی کرنا۔ رَهُفَ - رَهَافَةً و رَهَفًا: باریک و پتلا ہونا صفت: رَهِيفٌ۔ ارْهَفَ السيفَ: تلوار کی دھار کو پتلی اور تیز کرنا۔ الرَهِيف: پتلا، پتلی اور تیز کی ہوئی دھار۔ مُرْهَفُ الجسم (مفع): دبلے پتلے بدن والا۔ سيفٌ مُرْهَفٌ: تیز باریک دھار کی تلوار۔ خَصرٌ مُرْهَفٌ: پتلی دبلی کمر۔ فرسٌ مُرْهَفٌ: پچکے ہوئے پیٹ اور قریب قریب پسلیوں والا گھوڑا (اور یہ عیب ہے)۔

۲۔ ارْهَفَ بالكلام: فی البدیہ کہنا۔

○ رَهُفَ - رَهَافَةً: پتلا دبلا ہونا، (تلوار کا) تیز ہونا۔ رَهَفَ - رَهْفًا و ارْهَفَ ہ: کو پتلا کرنا، باریک کرنا۔ — ہ: کو تیز کرنا، (بالخصوص مجازاً)۔ ارْهَفَ الأذُنَ لفلان: کسی کی باتیں سننے کے لئے اپنے کان کھڑے کرنا۔ ارْهَفَ السمعَ ل/الی: کو بغور سننا، کی باتوں پر کان لگانا۔ رَهِف: پتلا، باریک۔ رَهِيف: پتلا، باریک، نازک، دبلا پتلا، تیز، تیز کیا ہوا۔ اِرْهَاف: تیز کرنا۔ مُرْهَف: پتلا، دبلا، عمدہ، تیز کیا ہوا، تیز۔ مُرْهَفُ الحِسّ: لطیف، ذی حس، حساس۔

رهق: ۱۔ رَهِقَ - رَهَقًا: ظلم کرنا، بداعمال ہونا، جھوٹ بولنا۔ رَهَّقَ ہُ: کو برائی سے متہم کرنا۔ أَرْهَقَ ہُ: کو طاقت سے زیادہ کام پر اُکسانا۔ — ہُ ظلمًا: کو ظلم میں مبتلا کرنا۔ — ہُ اِثمًا: کو گناہ پر اُکسانا۔ — ہُ عُسْرًا: کو تکلیف دینا۔ کہا جاتا ہے: لا تُرْهِقْنِي لا ارْهَقَكَ اللّٰهُ: تم مجھ پر سختی نہ کرو اللہ تعالیٰ تم پر سختی نہ کرے گا۔ الرَهَق (مص): گناہ، تہمت، کسی کو ایسے کام پر اکسانا جو اسکی طاقت سے زیادہ ہو۔ الرَهِيق: شراب۔ المُرْهَق: سخت تکلیف میں پھنسا ہوا۔ المُرَهَّق (مفع): خراب، جس کو دین میں متہم کیا گیا ہو۔

۲۔ رَهِقَ - رَهَقًا: ہلکا ہونا، بے وقوف ہونا، صفت: رَهِق۔ الرَهَق (مص): جہالت، کم عقلی۔ المُرَهَّق (مفع): کم عقل، جاہل۔

۳۔ رَهِقَ - رَهَقًا: جلدی کرنا۔ — السفرُ: سفر کا قریب و نزدیک ہونا۔ کہا جاتا ہے: رَهِقَتِ الكلابُ الصيدَ: کتوں نے شکار کو جالیا۔ راهَقَ الغلامُ: لڑکے کا بلوغ کے قریب پہنچنا۔ صفت: مُراهِق۔ ارْهَقَ ہُ: کو پالینا۔ — زيداً ان يصلّي: زید سے نماز پڑھنے میں جلدی کرانا۔ — الصلاةَ: نماز کو آخر وقت تک مؤخر کرنا۔ الرِهَاق و الرُهَاق: قریب۔ کہا جاتا ہے: كانوا رِهَاقَ مِائَةٍ: وہ سو کے قریب تھے۔ الرَهَقَى: ایک قسم کی دوڑ۔ کہا جاتا ہے: هو يعدو الرَهَقَى: وہ اپنے طالب کو جالینے کے لئے دوڑتا ہے۔ المُرْهَق: قتل کے لئے گرفتار کیا ہوا۔ المُرَهَّق: سخی، فیاض۔ المُراهِق: بلوغت کے قریب پہنچا ہوا لڑکا۔ کہا جاتا ہے: صَلَّى الصلاةَ مُراهِقًا: اس نے وقت ختم ہونے کے قریب نماز پڑھی۔

۴۔ الرَيْهُقان (ن): زعفران۔

○ رَهِقَ - رَهَقًا/ ہ: سے آملنا، کو جالینا۔ راهَقَ ہ: کسی عمر کے قریب پہنچنا، بلوغت کے قریب پہنچنا، عنفوان شباب میں ہونا، اٹھتی جوانی میں ہونا۔ ارْهَقَ ہ ہ: کو (مشکلات وغیرہ) سے گزارنا، کو (تکلیف وغیرہ) برداشت کرانا۔ — ہ ب: پر کا بوجھ ڈالنا۔ — ہ: کو پچھاڑنا، زیر کرنا، پر بوجھ ڈالنا، کو بے آرام کرنا، بے چین کرنا۔ أرْهَقَهُ جَذبًا: کو زور سے کھینچنا۔ مُراهَقة: سن بلوغ، بلوغت، جوان ہونا۔ اِرهاق: دباؤ، خاتمہ، (کام وغیرہ کا) بھاری بوجھ۔ مُراهِق: نوجوان۔ مُرْهِق: دشوار، سخت، گراں (بوجھ، گرمی)۔

رهك: رَهَكَ - رَهْكًا الشيءَ: چیز کو باریک پیسنا، صفت مفعولی: رَهِيك و مَرْهُوك۔ — بالمكان: کسی جگہ اقامت کرنا، رہنا۔ اِرْتَهَكَ: چلنے میں سست اور ڈھیلا ہونا۔ الرَهْك: نیک عمل۔ الرَهْكَة: کمزوری۔ — والرُهْكَة من الرجال او الابل: کمزور آدمی یا اونٹ، جس میں نہ طاقت ہو نہ کوئی بھلائی۔

رهل: ۱۔ رَهِلَ - رَهَلاً: ڈھیلے گوشت والا اور پھولا ہوا ہونا۔ صفت: رَهِل۔ رَهَّلَ و ارْهَلَ ہُ النومُ: نیند کا کسی کو سست و ڈھیلا کرنا۔ تَرَهَّلَ: ڈھیلا ہونا۔ الرَهَل: ڈھیلا پن اور پھولا ہوا ہونا۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ فيه رَهَل: فلاں شخص ڈھیلا اور پھولا ہوا ہے۔ المُتَرَهِّل (طب): ڈھیلے بدن والا۔

۲۔ الرِهْل: پتلا پتلا بادل۔

○ رَهِلَ - رَهَلاً: نرم ہونا، ڈھیلا ڈھالا ہونا، بہت ہی پھولا ہوا ہونا، ابھرا ہوا ہونا، (جسم، گوشت کا) چربیلا ہونا، موٹا ہونا، فربہ ہونا، بھرا ہوا ہونا۔ رَهِل: موٹا، فربہ، چربیلا، نرم، ڈھیلا ڈھالا، پچپچا۔ تَرَهُّل: موٹاپا، فربہی۔ مُتَرَهِّل: موٹا، فربہ، چربیلا، بہت ہی پھولا ہوا، ابھرا ہوا، نرم، پچپچا، ڈھیلا ڈھالا۔

رهم: ۱۔ ارْهَمَتِ السماءُ: آسمان کا پیہم نرم ہلکی بارش برسانا۔ الرِهْمَة جمع رِهَم و رِهَام: پیہم ہلکی بارش۔ الأرْهَم: زیادہ زرخیز۔ المَرْهَم جمع مَراهِم (طب): مرہم۔ مكانٌ مَرْهُوم: وہ جگہ جہاں پیہم ہلکی بارش ہوئی ہو۔

۲۔ الرُهَام: غیر شکاری پرندہ، بڑی تعداد۔ الرَهَام و الرَهُوم: دبلی بکری۔

○ رِهْمَة جمع رِهَم و رِهَام: پھوار، ترشح، خوشگوار دیرپا بارش۔ مَرْهَم جمع مَراهِم: مرہم، پھاہا، کریم، کولڈ کریم، بالوں میں لگانے کا خوشبودار روغن (pomade)۔

رهن: ۱۔ رَهَنَ - رَهْنًا الشيءُ: دائم و ثابت رہنا۔ اسی سے ہے: نعمةُ اللّٰه راهِنَة: اللہ کی نعمت دائم و قائم ہے۔ — الشيءَ: کو ہمیشہ رکھنا۔ — بالمكان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ ارْهَنَ لضيفه الطعام و الشراب: مہمان کے لئے کھانے پینے کی اشیاء ہمیشہ مہیا رکھنا۔ الراهِن (فا): ہمیشہ رہنے والا، مضبوط، ہمیشہ رہنے والی خوراک وغیرہ، تیار۔ الراهِنَة: مضبوط۔ کہا جاتا ہے: هذه حجة راهِنَة: یہ مضبوط دلیل ہے۔

۲۔ رَهَنَ - رَهْنًا الشيءَ فلانًا و عند فلان: کسی چیز کو کسی شخص کے پاس گروی رکھنا۔ راهَنَ رِهَانًا و مُراهَنَةً على الخيل: گھوڑا دوڑانے کیلئے کسی سے شرط لگانا۔ — على كذا: پر شرط لگانا۔ ارْهَنَ ہُ الشيءَ: کسی چیز کو کسی کے پاس گروی رکھنا۔ — فلانًا: کو پیشگی دینا۔ — في السِلعة: چیز کو گراں کرنا، چیز کی بہت قیمت مانگنا۔ — الميّتَ القبرَ: میت کو قبر میں رکھنا۔ تَراهَنَ القومُ: آپس میں شرط باندھنا۔ اِرْتَهَنَ الشيءَ منه: چیز کو سے گروی لینا۔ — بالامر: کسی بات پر مقید ہونا۔ اِستَرْهَنَ ہُ الشيءَ: سے کوئی چیز گروی طلب کرنا۔ الرَهْن (مص) جمع رِهَان و رُهُون و رَهِين و رُهُن: گروی، کسی شئے کی بندش و روک، گروی رکھی ہوئی چیز۔ کہا جاتا ہے: انی لك رَهْنٌ بكذا: میں

تمہارے لئے اس کا ضامن ہوں۔ هذا رَهْنٌ مالٍ: یہ مال کے مقابل ہے، مال پر موقوف یا منحصر ہے۔ ذلك في مايُرْهَن: یہ لئے جانے والے مال کی جگہ لینے کے برابر ہے۔ خيلُ الرِهَان: شرط لگانے کے گھوڑے۔ هما كَفَرَسَي رِهان: وہ گھوڑ دوڑ کے دو گھوڑوں کی طرح ہیں یعنی تساوی ہیں۔ الـرَهِين: گروی رکھا ہوا، کسی کے عوض روکی ہوئی شئے۔ کہا جاتا ہے: انا رهينٌ باعمالي: میں اپنے اعمال میں قابل مؤاخذہ ہوں۔ الـرَهِينَة جمع رَهَائِن: گروی رکھی ہوئی چیز۔ انا رهينةٌ بكذا: میں اس میں اس کا ماخوذ ہوں یا ضامن ہوں۔ كلُ نفسٍ بما كسبت رهينةٌ: ہر نفس اپنی کمائی کا ذمہ دار ہے۔ الـخَلقُ رَهائِنُ الموت: مخلوق موت سے مقید ہے۔ الـمُرْتَهَن (مفع): ہر وہ شے جو کسی چیز کے عوض روکی جائے۔ ـــ بالامر: کسی معاملہ سے مقید۔ کہا جاتا ہے: كل امرىءٍ بالموت مُرْتَهَنٌ: ہر انسان موت کے ساتھ مقید ہے۔

۳۔ رَهَنَ ـ رُهُوناً: لاغر و دبلا ہونا۔ صفت: رَاهِن۔ اَرْهَنَ فلاناً: کو کمزور کرنا۔ الـرَاهِن (فا): دبلا، لاغر۔

۴۔ الـرَهْنامج و الرَاهْنامج: ملاحوں کا چارٹ یا نقشہ جس کی رو سے وہ سمندر میں راہ دیکھتے ہیں۔ (فارسی لفظ)۔

○ رَهَنَ ـ رَهْناً ہ ہ/عند: کو کے پاس گروی رکھنا، رہن رکھنا، کو بطور ضمانت کے پاس جمع کرانا، کی تحویل میں دینا۔ ـ ہ: (غیر منقولہ جائیداد) رہن رکھنا، گروی رکھنا۔ رَاهَنَ ہ على: کے ساتھ پر شرط لگانا، بدنا یا باندھنا۔ اَرْهَنَ ہ: کو گروی رکھنا، رہن رکھنا، کو ضمانت کے طور پر جمع کرانا، تحویل میں دینا، کو ضمانت کے طور پر دینا۔ اِرْتَهَنَ ہ من: کو سے ضمانت کے طور پر وصول کرنا یا لینا۔ ـــ ہ: کو رہن رکھنا، گروی رکھنا، کو بطور ضمانت تحویل میں دینا یا جمع کرانا۔ ـــ ہ ب: کو کے تابع کرنا، کو سے مشروط کرنا۔ اُرْتُهِنَ ب: کے تابع ہونا۔ اِرْتَهَنَ نفسهُ ب: (کسی بڑے مقصد کے لئے) اپنے آپ کو وقف کرنا۔ اِسْتَرْهَنَ ہ ہ: سے کوئی چیز بطور ضمانت طلب کرنا۔ رَهْـــن: گروی رکھنا، رہن رکھنا۔ جمع رُهُون و رُهُونات و رِهَان: گروی رکھی ہوئی چیز۔ ـــ ب: کے لئے ضمانت۔ ـــ: یرغمال، رہن، گروی۔ رَهْنٌ ب: پر منحصر، موقوف، سے مشروط، کی شرط پر، بشرط، بہ امید، کے ماتحت، کے تابع۔ رَهْنَ ـــ: جب تک نہ، کے ہونے تک، سے مشروط، کے تابع، کے ماتحت، کا مستوجب۔ مَحَلُّ رهونات: چیز رکھ کر روپیہ سود پر دینے والی دوکان۔ رهنَ اِشارَتِهِ: کے حکم کے تحت۔ رهنَ سيطرته: کسی کے اختیار کے تحت، کسی کے تسلط کے تحت۔ هذا رهنَ ذاكَ: یہ اس پر منحصر ہے، موقوف ہے۔ المسالة رهنَ اِهتمامِه: وہ اس مسئلہ پر پوری توجہ دے رہا ہے۔ اَوْدَعَ السجنَ رهنَ التحقيق: اسے تحقیقات تک حراست میں لے لیا گیا۔ رَهْنِيَّة: رہن، رہن نامہ۔ رَهِين: گروی رکھا ہوا، رہن رکھا ہوا، بطور ضمانت دیا ہوا، ضمانت کے طور پر رکھا ہوا۔ ـــ ب: کے لئے ضمانت، ذمہ دار، کی شرط پر، سے مشروط۔ كان رهينَةً: کا احسان مند ہونا، کا رہین منت ہونا، پر موقوف ہونا۔ رَهِينَة جمع رَهَائِن: گرو، رہن، ضمانت، یرغمالی، رہن۔ رِهَان: شرط، مقابلہ، مسابقہ۔ مُرَاهَنَة جمع مُرَاهنات: شرط۔ رَاهِن: گروی رکھنے والا، رہن رکھنے والا، مقرر، معین، دیرپا، مستقل، تازہ، حالیہ، حال کا، موجودہ، حقیقی واقعی، اصلی۔ الظروفُ الراهِنَة: موجودہ حالات۔ الـحالةُ الـرَاهِنة: موجودہ حالت۔ مَـرْهُون: گروی رکھا ہوا، رہن رکھا ہوا، بطور ضمانت دیا ہوا۔ ـــ ب: سے مشروط، کے تحت۔ الامور مرهونةٌ باَوقاتها: ہر چیز کے لئے ایک وقت ہے۔ مُرْتَهِن: مرتہن، جس کے پاس کوئی چیز گروی یا رہن رکھی جائے، چیز رکھ کر روپیہ سود پر دینے والا۔

رہا: ا۔ رها ـ رَهْوًا: نرمی کرنا۔ (کہا جاتا ہے: اَرْهُ على نفسك: اپنے نفس پر نرمی کرو) نرم رفتار چلنا۔ ـــ البحرُ: سمندر کا سکون پذیر ہونا۔ اَرْهى اِرْهاءً على نفسه: اپنے نفس پر نرمی کرنا۔ کہا جاتا ہے: اَرْهِ على نفسك: اپنے نفس پر نرمی کرو۔ اَرْهى لكَ الشيءُ: تیرے لئے کسی چیز کا ممکن ہونا۔ اَرْهَيتُهُ لكَ: میں نے تم کو اس پر قادر کیا۔ تَرَاهى القومُ: آپس میں نرمی کا سلوک کرنا۔ الرَهْو: نرم رفتار۔ کہا جاتا ہے: جَاءَت الخيلُ رَهْوًا: گھوڑے نرم رفتار سے چلتے ہوئے آئے۔ ـــ جمع رِهاء و الرَهْوَة: پست جگہ، بلند جگہ۔ الراهِي من العيش: آسودہ زندگی۔ الراهِيَة: الراهي کا مونث۔ الرَهْوَان: پست زمین، نرم پیٹھ کے گھوڑے کو بھی رَهْوان بولتے ہیں۔ (ترکی و فارسی لفظ)۔

۲۔ رهَا ـ رَهْوًا بين رِجلَيه: دونوں ٹانگیں کھولنا۔ ـــ الطائرُ: پرندے کا اپنے بازو پھیلانا۔ اَرْهى اِرْهَاءً: کشادہ جگہ میں آنا۔ بئرٌ رَهْوٌ: چوڑے منہ کا کنواں۔ الرَهَاء من الأماكن: فراخ و کشادہ جگہ۔ ـ من كل شيء: ہر چیز کا ہموار حصہ۔

۳۔ رَاهَى مُراهاةً الرجُلَ: کے قریب ہونا، کے ساتھ اکٹھا ہونا، باہم حماقت کرنا۔ اِرْتَهى القومُ: آپس میں گھل مل جانا، دلیا تیار کرنا۔ الرَهْو و الرَهْوَة: آدمیوں کا گروہ۔ الرَهِيَّة (ط): کوٹے ہوئے گیہوں اور دودھ سے تیار کیا ہوا دلیا۔

۴۔ اَرْهَى اِرْهاءً: رہو پرندے کے کھانے پر ہمیشگی کرنا۔ ـــ لهم الطعامَ: کے لئے کھانا تیار رکھنا۔ الرَهْو جمع رِهَاء (ح): سارس، کلنگ۔

۵۔ الـرَهْو: تیز چال۔ کہا جاتا ہے: الناسُ رَهْوٌ ما بين المدينة والجبل: لوگ شہر اور پہاڑ کے درمیان مل کر چلتے ہیں۔ غَارَةٌ رَهْوٌ: لگاتار حملہ۔ ثوبٌ رَهْوٌ: باریک کپڑا۔ الراهِية (ح): شہد کی مکھی۔ الأرْهَاء: جوانب، اطراف۔ الـمُرهِي من الخيل جمع المَراهِي: تیز رفتار گھوڑا جو بظاہر تیز نہ معلوم ہوتا ہو لیکن مقابلہ کے وقت ہوا سے باتیں کرتا ہو۔

٦۔ رَهْوَكَ الرجلُ: چلنے میں ڈھیلے جوڑوں والا ہونا۔ ـــ القومُ: مضطرب ہونا۔ الرَهْوَك: موٹا بکری کا بچہ یا ہرن کا۔ شابٌ رَهْوَكٌ: نرم و نازک نوجوان۔

○ رَهَا ـ رَهْوًا: دو گام چلنا۔ رَهْو: خاموش ساکن، ساکت، پر امن، سکوت، خاموشی، سکون، جمع رِهَاء: کونج، کلنگ۔ رَهْوَان: دوگامہ چال والا گھوڑا دلکی چال والا گھوڑا، گھوڑا، ٹٹو۔

○ الرُهاء: ایک شہر کا نام۔

○ رَهْوَن و تَرَهْوَنَ: گھوڑے کا دوگامہ چلنا۔

راب: ا۔ رَابَ ـ رَوْبًا و رُؤُوبًا اللبنُ: دودھ کا جمنا صفت: رَائِب۔ کہا جاتا ہے: رَابَ دمُهُ: اس کی ہلاکت کا وقت قریب آ پہنچا۔ رَوَّبَ و اَرَابَ اللبنَ: دودھ کو جما کر دہی بنانا۔ الرائِب (فا): دہی۔ الـرَوْب: دہی۔ کہا جاتا ہے: ما عنده شوبٌ ولا روبٌ: اس کے پاس نہ تو شہد ہے اور نہ ہی دہی۔ الرُوْبَة: گذران کا ذریعہ۔ دودھ بکثرت پینے سے کسل و سستی۔ ـــ و الرَوْبَة: دودھ جمانے کے لئے اس میں تھوڑی سی ڈالی جانے والی چھاچھ، دودھ کا بقیہ۔ قومٌ رَوْبَى واحد رَائِب و رَوْبَان: دہی پی کر مدہوش لوگ۔ المِرْوَب: دودھ جمانے کا برتن۔ سِقَاءٌ مُرَوَّبٌ: وہ مشک جس میں دہی جمایا گیا ہو۔

۲- رَابَ ـُ رَوْبًا و رُؤُوبًا الرجلُ: متحیر ہونا، ست ہونا، عقل میں خلل آنا۔ رَوَّبَتِ الدابۃُ: جانور کا تھک جانا۔ الأَرْوَب: حیران، اونگھنے والا، ست۔ الرَوْبَی: چلنے کی وجہ سے ست ہو جانے والے لوگ۔ قوم رَوْبَی: کاہل الوجود لوگ۔

۳- رَابَ ـُ رَوْبًا و رُؤُوبًا الرجلُ: جھوٹ بولنا۔

۴- الرَاب: قدر۔ کہا جاتا ہے: ھذا رابُ کذا: یہ اتنی مقدار ہے۔ الرَائِب من الامور: شک وشبہ سے پاک امور، مشتبہ امور۔ الرُوْبَۃ: تنگ دستی، حاجت۔ فلانٌ لایقوم برُوبَۃِ اھلہ: فلاں شخص اپنے گھر والوں کی حاجت روائی نہیں کرتا۔ ـــ من اللحم: گوشت کا ٹکڑا۔ ـــ من اللیل: رات کا ایک پہر۔ الرُوبِینِیَّۃ (ن): خاردار شاخوں اور خوشبودار پھولوں والا درخت، پھول سفید ہوتے ہیں یا گلابی رنگ کے، یہ درخت امریکی الاصل ہے۔

○ رَابَ ـُ رَوْبًا دہی جمنا، دودھ جمنا۔ رَوَّبَ و اَرَابَ ہ (دودھ) جمانا۔ رَوْب جما ہوا دودھ، دہی۔ رائِب جما ہوا دہی۔

○ رَوْب جمع اَرْوَاب رات کا چغہ، شبانہ لبادہ، شب خوابی کا لبادہ۔

○ رُبَابِیکیا۔ بائع الروبا بیکیا: کباڑیا، ردی چیزیں بیچنے والا۔

○ رَوْبَصَۃ: خواب خرامی، نیند میں چلنا۔ تَـرَوْبُص: خواب خرامی۔

○ روبل ربل (روسی سکہ)

○ رُوبِیَۃ جمع رُوبِیات: روپیہ (پاکستان اور ہندوستان کا سکہ)

○ رُوْتَانِیَۃ Ruthenia۔

راث: رَاثَ ـُ رَوْثًا الفرسُ: گھوڑے کا لید کرنا۔ الرَوْث جمع اَرْوَاث لید (گھوڑے اور تمام کھر والے جانوروں کی)۔ الرَوْثَۃ: الرَوْث کا واحد، چونچ، ناک کی چوٹی کا کنارہ۔ کہا جاتا ہے: فلان یضربُ بِلِسانِہِ رَوْثَۃَ اَنفِہ فلاں شخص بہت زبان دراز ہے۔ المَرَاث و المَرْوَث من الفرس: لید کا مخرج۔

○ رَاثَ ـُ رَوْثًا لید کرنا۔ رَوْث اسم جنس واحد رَوْثَۃ جمع اَرْوَاث لید۔

راج: رَاجَ ـُ رَوْجًا و رَوَاجًا الامرُ: جلدی ہونا۔ رَوَّجَ الشیءَ و بہِ: کو جلدی کرنا۔ عالموگ اسے لازم استعمال کرتے ہیں چنانچہ کہتے ہیں: رَوَّجَ الرجلُ: آدمی نے جلدی کی۔ تَرَوَّجَ حوض کے گرداگرد پھرنا۔ صفت: رَوَّاج۔ الرَوْجَۃ: جلدی سرعت۔

۲- رَاجَ ـُ رَوْجًا و رَوَاجًا و رَوَاجَاتِ السِلعَۃُ: سامان کا خوب فروخت ہونا۔ ـــ ت الدراھمُ: درہموں کا رواج پکڑنا، رائج ہونا۔ ـــ الطعامُ: کھانے کا پک کر تیار ہونا۔ کہا جاتا ہے: اَحْضِرْلَنَا ماراج: جو کچھ دستیاب ومیسر ہو، ہمارے لئے لاؤ۔ رَوَّجَ السِلعَۃَ والدراھمَ: سامان تجارت اور درہم رائج کرنا۔

۳- رَاجَ ـُ رَوْجًا و رَوَاجَاتِ الریحُ: ہوا کا نامعلوم سمت سے چلنا۔ رَوَّجَ فلانٌ کلامَہُ: کسی کا اپنے کلام کو مزین کر کے اس کی حقیقت کو چھپانا، مبہم کرنا۔

○ رَاجَ ـُ رَوَاجًا: پھیلنا، گردش کرنا، رائج ہونا، چالو ہونا، خوب پکنا، کا بازار گرم ہونا، کو منڈی ملنا۔ ـــ ل کے لئے دستیاب ہونا، موجود و حاضر ہونا۔ رَوَّجَ ہ (افواہیں، خبریں) پھیلانا، (افواہیں، خبریں، سکہ، روپیہ) رائج کرنا، عام کرنا، مشتہر کرنا، مشہور کرنا، کی فروخت کو آگے بڑھانا، (سامانِ تجارت) کیلئے منڈی کھولنا، (سامان تجارت) بیچنا، بازار میں لانا۔ ـــ ہ/ل: کو ترقی دینا، آگے بڑھانا۔ ـــ ل: کے لئے نشر و اشاعت کرنا، کی اشاعت کرنا۔ رَوَاج: گردش، اشاعت، قابل فروختگی بازار میں لیجانے کے قابل ہونا، بکنے کی صلاحیت، فروخت کی قابلیت، فروخت شدہ اشیاء کی مقدار۔ اَرْوَج: زیادہ عام، بہتر فروخت ہونے والا، زیادہ وسیع علاقہ میں پایا جانے والا، زیادہ لوگوں میں تقسیم ہونے والا۔ تَرْوِیج: پھیلانا، اشاعت، گردش، فروخت، سامان تجارت کی تقسیم، ترقی، فروغ، رائج گردش میں، چالو، مروج، رائج الوقت، ہمہ گیر، عالم گیر، وسیع علاقہ یا بہت لوگوں میں پایا جانے والا، عام قابل فروخت، جو بک سکے، جس کی بکری ہو سکے، جس کی مانگ ہو، خوب بکنے والا (مال تجارت) جس کی گرم بازاری ہو۔

○ رُوج: سرخی، گلگونہ، عارض۔

راح ا- رَاحَ ـُ رَوَاحًا شام کے وقت آنا یا جانا یا کام کرنا، وقت کی قید کے بغیر مطلق جانے کے معنی میں بھی آتا ہے۔ ـــ رَوَاحًا و رَوْحًا القومَ و الیھم و عندھم: قوم کے پاس شام کے وقت جانا، (مطلقاً) قوم کے پاس جانا۔ ـــ و تَرَاحَ رائحۃً تِ الابلُ اونٹوں کا شام کے وقت اپنے ٹھکانے پر واپس آنا۔ رَوَّحَ القومَ شام کے وقت قوم کے پاس جانا۔ ـــ الابلَ اونٹوں کو شام کے وقت ان کے ٹھکانے (باڑے) میں واپس لانا۔ اَرَاحَ اِرَاحَۃَ الابلَ اونٹوں کو ان کے باڑے میں واپس لانا۔ ـــ الرجلُ: شام کے وقت میں داخل ہونا۔ تَرَوَّحَ: شام کے وقت چلنا یا کام کرنا۔ ـــ القومَ: قوم کے پاس شام کے وقت جانا۔ الرَائِح جمع رَوْح (فا) الرائحۃ جمع رَائِحات و رَوَائِح: الرائح کا مؤنث۔ ـــ الروانح کا واحد روانح شام کے وقت ہونے والی بارشیں یا شام کے وقت آنے والے بادل۔ کہا جاتا ہے: مالہُ سارحۃٌ ولا رائحۃٌ اس کے پاس مویشی بالکل نہیں۔ الرَوْحَۃ جمع رَوْحات: راح کا اسم مرہ۔ الرَوَاح (مص) شام یا سورج کے ڈھلنے کے وقت سے رات تک کا وقت اس کا مقابل الصباح ہے۔ کہا جاتا ہے: خرجوا برَوَاحٍ من العشیّ: وہ شام کے پہلے حصہ میں باہر نکلے۔ اَفْعَلُ ذلک فی سَرَاحٍ و رَوَاحٍ: میں یہ کام صبح و شام کرتا ہوں۔ المُرَاح: اونٹوں، گایوں، بکریوں وغیرہ کا باڑہ، ٹھکانا۔ المَرَاح لوگوں کے آنے جانے کی جگہ۔

۲- رَاحَ ـُ رَوْحًا الیومُ: دن کا تیز ہوا والا ہونا۔ ـــ یَرَاحُ رِیحًا الیومُ: دن کا تیز ہوا والا ہونا۔ ـــ البیتُ: گھر کا ہوادار ہونا۔ کہا جاتا ہے: افتح الباب حتی یَرَاحَ البیتُ: دروازہ کھول کہ ہوا گھر میں آئے۔ ـــ الریحُ الشیءَ: چیز کو ہوا لگنا۔ ـــ القومُ الریحَ: قوم کا ہوا میں داخل ہونا۔ رِیحَ: (کو) ہوا لگنا۔ صفت: مَرُوح و مَرِیح۔ رَوَّحَ علیہ بالمِرْوَحَۃ: کو پنکھا کرنا، پنکھے سے ہوا دینا۔ اَرَاحَ اراحۃً القومُ: لوگوں کا ہوا میں داخل ہونا۔ تَرَوَّحَ بالمِرْوَحَۃ: پنکھا جھلنا۔ اِسْتَرْوَحَ اسْتِرْوَاحًا الغصنُ: ٹہنی کا ہوا سے ہلنا۔ یوم راحٌ: تیز ہوا والا دن۔ لیلۃٌ راحۃٌ: تیز ہوا والی رات۔ الرَوْح: باد نسیم۔ یومٌ رَوْحٌ: خوشگوار دن۔ لیلۃٌ رَوْحَۃٌ: خوشگوار رات۔ الریح جمع اَرْیَاح و اَرْوَاح و رِیَاح و رِیَح جج اَرَاوِیح و اَرَایِیح: ہوا، بو (یہ مؤنث ہے)۔ الریاح: چار ہیں (۱) الجنوب: دکھنی (۲) الشمال: اُتری۔ (۳) الصبا: پروائی (۴) الدَبُور: پچھوائی۔ الرِیحَۃ ہوا۔ الرَیِّح من الایام: تیز ہوا والا دن، اچھی ہوا والا دن۔ الرائحۃ جمع رائحات و رَوَائِح بو، (خوشبو یا بدبو)۔ المَرُوح و المَرِیح: جس کو ہوا لگے۔ یوم مَرُوحٌ: عمدہ ہوا کا دن۔ المِرْوَح جمع مَرَاوِح: پنکھا۔ المَرْوَحَۃ جمع مَرَاوِح بیابان۔ المِرْوَحَۃ

جمع مَرَاوِح: پنکھا۔ ـــ الکَهرَبَائِیة: برقی پنکھا، بجلی کا پنکھا، عام لوگ اسے مِهْوَایَة کہتے ہیں۔ (حی) موٹر کا ایک جزء۔ (پنکھا)

۳۔ رَاحَ یَرَاحُ رَاحَةً الشیءَ: چیز کی بو پانا۔ ـــ رَیْحًا الشیءَ: کی بو پانا۔ رَوَّحَ الدهنَ: تیل کو خوشبودار بنانا۔ اَرَاحَ اِرَاحَةً الشیءَ: کی بو محسوس کرنا۔ ـــ الماءُ او اللحمُ: پانی یا گوشت کا بدبودار ہونا۔ اَرْوَحَ الماءُ: پانی کا بدبودار ہونا۔ ـ الشیءَ: کی بو پانا۔ تَرَوَّحَ الماءُ: پانی کا اپنے قریب کی چیز کے اثر سے بودار ہونا۔ ـــ الشیءُ: کی بو پھیلنا۔ اِسْتَرْوَحَ اِسْتِرْوَاحًا الشیءَ: کو سونگھنا۔ ـ الصیدُ: شکار کا انسان کی بو پانا۔ الرِیح: بو (جو سونگھنے سے معلوم ہو) اچھی اور خوشگوار چیز۔ الرِیْحَة: بو۔ الرَیْحَان جمع رَیَاحِین: ہر خوشبودار پودا (ن) ایک چھوٹا جنگلی پودا جس کے نیلے پھول چمکدار ہوتے ہیں۔ اسے حبق بھی کہتے ہیں، روزی، معیشت۔ الرَیْحَانَة: پھولوں کا گلدستہ۔ دُهْنٌ مُرَوَّح (مفع) خوشبودار تیل۔

۴۔ رَاحَ یَرَاحُ رَاحَةً للمعروف: نیکی کرنے کی طرف خوشی سے جلدی سے کرنا۔ ـــ تْ یدُہ للامر: کام کے لئے سبک دست ہونا۔ ـــ منك معروفًا: اس نے تم سے بھلائی حاصل کی۔ ـــ رَوَاحًا و رَاحًا و رَاحَةً و رِیَاحَةً ورُؤُوحًا و أَرْیَحِیَّةً للامر: کسی کام کی طرف خوشی سے متوجہ ہونا۔ رَوَّحَ قلبَهُ: کے دل کو بیدار کرنا۔ ـــ الرجلَ: کو آرام دینا۔ ـــ بالجماعة: تراویح باجماعت پڑھنا۔ رَاوَحَ بین العَمَلَین: باری باری سے دو کاموں میں مشغول ہونا۔ ـــ بین رجلَیْه: باری باری سے دونوں پاؤں پر کھڑا ہونا۔ اَرَاحَ المعروفَ: بھلائی پانا۔ ـــ هُ: کو راحت میں رکھنا۔ ـــ الرجُلُ: سانس لینا، مرنا۔ اَرَاحَ فَأَرَاحَ: اس نے مر کر سکھ میں ڈالا۔ ـــ علی فلانٍ حقَّهُ: کسی کا حق واپس دے دینا۔ اَرْوَحَ علیه حقَّهُ: کا حق اسے واپس دے دینا۔ تَرَاوَحَ الرجلان الامرَ: دو آدمیوں کا کسی کام کو باری باری سے کرنا۔ کہا جاتا ہے: ان یَدَیْهِ تترا وحان بالمعروف: اس کے ہاتھ باری باری نیکی کرتے ہیں۔ اِرْتَاحَ: خوش ہونا، چست ہونا، آرام لینا (عام لوگوں کی زبان میں)، کہا جاتا ہے: هما یَرْتَوِحَانِ عملاً: وہ دونوں کام کو باری باری سے کرتے ہیں۔ ـــ اللّٰهُ لَهُ بِرَحْمَتِهِ: اللہ تعالیٰ کا کسی کو بلا و مصیبت سے بچانا۔ اِسْتَرَاحَ استراحةً: آرام پانا۔ ـــ الیه سے تسلی و سکون پانا۔ اِسْتَرْوَحَ اِسْتِرْوَاحًا: آرام پانا۔ الراح: خوشی، نشاط، شراب۔ الرَوْح: خوشی، آرام، رحمت، انصاف، مدد۔ الرِیح: رحمت، مدد، غلبہ و طاقت۔ الراحَة جمع راحات: آرام، خوشی (یقین سے حاصل ہونے والی)۔ الرَوَاح والرَوَاحَة والرَوِیحَة: یقین سے پیدا شدہ خوشی۔ الأَرْیَحِیّ: وسیع الخلق اور نیکی کے کاموں میں چست شخص۔ الأَرْیَحِیَّة: انسان کی وہ نیک عادت جو اس کو اچھے افعال اور فیاضی پر ابھارتی ہے۔ التَرَاوِیح تَرْوِیحة کی جمع: اس کے معنی مطلقاً بیٹھنے کے ہیں۔ پھر شب ہائے رمضان میں ہر چار رکعت نماز کے بعد آرام لینے کے لئے نشست پر اس کا اطلاق کیا جانے لگا۔ تراویح کی پوری بیس رکعت نماز کو بھی تراویح کہتے ہیں۔ اور چار رکعت کو ترویحہ۔ المُسْتَرَاح: بیت الخلاء، پاخانہ۔

۵۔ رَاحَ یَرَاحُ راحةً الشجرُ: موسم گرما کے بعد درخت کا پتے لانا۔ تَرَوَّحَ الشجرُ: موسم گرما کے بعد درخت کا پتے لانا۔ ـــ النبتُ: پودے کا دراز ہونا۔ اِسْتَرْوَحَ اِسْتِرْوَاحًا الشجرُ: درخت کو ہرا کرنا۔

۶۔ رَوِحَ - رَوَحًا: کشادہ ہونا۔ الرَوَح: وسعت، دو ٹانگوں کے درمیان کشادگی فراخی۔ الراحَة جمع راحات: صحن۔ الأَرْوَح مونث رَوْحَاء جمع رُوْح: وہ شخص جس کی ٹانگوں کے درمیان فراخی ہو۔ ـ و الأَرْیَح: واسع، کشادہ۔

۷۔ الرَاحَة جمع راحات: الراح کا واحد، کف دست ہتھیلی، (کہا جاتا ہے: ترکتُه علی انقی من الراحة میں نے اس کو بالکل تہی دست چھوڑا) کپڑے کی تہہ۔ کہا جاتا ہے: اطوِ الثوب علی راحته: کپڑے کو اس کی تہہ پر تہہ کرو۔ الرُوح جمع اَرْوَاح (مذکر و مونث) جان، نفس۔ (کہا جاتا ہے: هو خفیف الرُوح وہ پاکیزہ ہے)، وحی، اللہ تعالیٰ کا حکم و امر، ایک آسمانی روح۔ الروح الاعظم: اللہ تعالیٰ۔ رُوحُ القُدُس: الٰہی اقانیم ثلاثہ کا تیسرا اقنوم۔ الأَرْوَاح (ك): اگلے حکماء معدنیات کی ایک قسم پر ارواح کا اطلاق کرتے ہیں جیسے پارہ، بعض جڑی بوٹیوں کا خلاصہ اور بعض پھلوں اور دانوں اور نباتات کا نچوڑ۔ الأَرْوَاح الخبیثة: شیاطین، ابالیس، نسبت کیلئے روحانی۔ الرُوحَانِیَّة: یہ عقیدہ کہ نفس غیر مادی ہے، روحانی وجود۔

○ رَاحَ - رَوَاحًا: جانا، چلا جانا، چھوڑنا، (مضارع سے پہلے آئے تو) کچھ شروع کرنا، کچھ کرنے لگنا۔ رَوَّحَ: ہوا کرنا۔ ـــ هٗ: (دل، ہمت، جوش و ولولہ) کو تازہ کرنا، میں روح پھونکنا، ہمت بندھانا، جوش دلانا۔ رَیَّحَ هٗ: کو آرام دینا، کا دل بہلانا، کی بے چینی دور کرنا، کو آرام اور تفریح پہنچانا۔ ـــ عن ـــ: آنکھوں کو آرام پہنچانا۔ رَوَّحَ عن نفسه: تفریح پانا، اپنا دل خوش کرنا، جی بہلانا۔ رَاوَحَ هٗ: شام کے وقت کسی کے پاس جانا۔ ـــ بین (دو چیزوں) کو باری باری کرنا، بدلنا۔ اَرْوَحَ: بدبودار ہونا، متعفن ہونا، سے بدبو نکلنا۔ اَرَاحَ: کو آرام دینا۔ ـــ هٗ: کو رہنے دینا۔ ـــ هٗ من: کو سے بچانا، محفوظ رکھنا، نجات دلانا۔ ـــ هٗ: (دل وغیرہ) کو تسکین پہنچانا۔ ـــ هٗ من: کو سے دور کرنا، چھٹکارا دلانا، کے لئے کسی چیز کی شدت کم کرنا۔ ـــ هٗ: سے نیکی کرنا۔ ـــ هٗ ب: کو سے خوش کرنا۔ اَرَاحَ نفسَهُ من: سے تفریح پانا، سے آرام کرنا۔ تَرَوَّحَ بالمروحة: اپنے آپ کو پنکھا کرنا، پنکھا جھلنا۔ تَرَاوَحَ بین: کے مابین: بدلتے رہنا، باری باری ہونا، بدلنا یا مختلف ہونا، کے درمیان یا کے بیچ میں ہونا یا آنا۔ اِرْتَاحَ من: سے آرام پانا۔ ـ آرام کرنا، تفریح پانا۔ ـــ اِلی: سے مطمئن ہونا، خوش ہونا، متفق ہونا، پر رضامندی ظاہر کرنا۔ ـــ ل/الی کو پسند کرنا۔ ـــ ل/الی کے بارے میں خوش ہونا۔ ارتاح للمعروف مہربانیاں کرنے کو پسند کرنا، کارآمد یا مددگار ہونے پر خوش ہونا۔ اِسْتَرْوَحَ: سانس لینا۔ ـــ هٗ: کو سونگھنا، کی ناس لینا۔ ـــ الی: سے تازہ دم ہونا۔ ـــ اِسْتَرَاحَ: خاموش ہونا، خاموش ہو جانا، آرام پانا، آرام لینا، سے تازہ دم ہونا۔ ـــ من: سے آرام کرنا، سے نجات پانا، بچ جانا، سے چھٹکارا پانا۔ ـــ اِلی: پر بھروسہ کرنا، اعتماد کرنا، کے بارے میں خوش ہونا، پر اطمینان یا خوشی محسوس کرنا یا پر اطمینان و خوشی کا اظہار کرنا۔ راح: شراب۔ ریح (مونث، کبھی مذکر) جمع ریاح و اَرْوَاح و اَرْیَاح: ہوا، گوز، پاد، بو۔ ابُو رِیَاح: بادنما، سمت نما، مرغ بادنما، ڈراونا پتلا جو پرندوں اور جانوروں کو بھگانے کے لئے کھڑا کیا جائے۔ سَکَنَتْ رِیحُهُ: مرجانا، متروک ہو جانا، بھلا دیا جانا، فراموش ہو جانا۔ هَبَّتْ رِیحُهُ: فارغ البال ہونا، آسائش اور مزے سے ہونا، خوش نصیب ہونا۔ ذَهَبَ مَعَ الرِیح: غائب ہو جانا، کافور ہو جانا، نظروں سے اوجھل ہو جانا۔ رَیِّح: ہوادار، بڑی ہوا والا۔ رُوح (مذکر و مونث) جمع اَرْوَاح: زندگی کا سانس، روح،

جان، شخص، تنفس، بندوق کی نالی۔ رُوحُ القُدُس اور الرُّوحُ القدس: جبریل، روح الامین (عیسائیوں کے نزدیک) تثلیث کا تیسرا شخص۔ لارُوحَ فیہ: بےہمت، افسردہ، پژمردہ، مضمحل، پھیکا، بےمزہ، بے لطف، بےکیف، بےمغز، بےعقل۔ خفیفُ الروح: پسند خاطر، مرغوب، پسندیدہ، ملنسار، خوش خلق، قابل محبت، دلکش، دلآویز۔ ثقیل الرُوح: کندذہن، کودن، سادہ لوح، بیزار کن، کان کھاؤ، ناگوار (شخص)۔ طویلُ الروح: صابر، صبر سے برداشت کرنے والا۔ حِرْصًا علی الأرْوَاح: خطرہ! (تنبیہی نشان)۔ رُوحِیّ: نشہ آور، روحانی، دینی، مذہبی، جمع روحیات: روحانی اشیاء۔ حالۃٌ روحِیَّۃٌ: ذہن کی حالت یا مزاج۔ مشروباتٌ روحِیۃ: مُسکرات، تیز شرابیں۔ رَوْح نقل، چائے وغیرہ۔ رَوْحَۃ جمع روحات: شام کو کیا جانے والا سفر یا سندیسے کا سفر۔ راحَۃ: آرام، سکون، تفریح، آسائش، چین، سہولت، آسانی، فرصت، تعطیلات، آرام تسکین، تسلی، تشفی (جمع راحات و رَاح): ہتھیلی، ہاتھ۔ بالراحۃ: آرام سے، اطمینان سے، آہستہ، آسانی سے، نرمی سے۔ بکل راحۃ: آرام سے، آسانی سے، آسانی کے ساتھ، آہستہ آہستہ۔ بیتُ الراحۃ: بیت الخلاء، پاخانہ۔ اسباب الراحۃ: پرتکلف چیزیں، تکلفات۔ مُعِدّاتُ الراحۃ: آسائشیں۔ فَتْرَۃُ الراحۃ: آرام، مختصر وقفہ، وقفہ، آدھی چھٹی۔ راحۃُ الحُلقُوم: ایک ترکی میٹھا کھانا۔ راحۃُ الید: ہتھیلی، کف دست۔ راحۃ القدم: (پاؤں کا) تلوا۔ رِیحَۃ: بُو۔ رُوحِیَّۃ: روحانی وجود، ذہنیت، رجحان، افتادِ طبع، ذہنی قابلیت، ذہنی رویہ، مزاج۔ رَوَاح: روانگی، جانا، چھوڑ جانا، واپسی، واپسی کا سفر، آرام، سکون۔ فی غُدُوِّہ و رَوَاحِہ: آتے جاتے مراد: ہر اسکام میں جو اس نے کیا۔ رَیَّاح جمع رَیَّاحات: بڑی آبپاشی کی نہر۔ (مصر کے نظام آبپاشی میں) بڑی نہر۔ أرْوَح: زیادہ تسکین دہ، زیادہ تسلی بخش۔ أرْیَحِی: سخی، فیاض، فراخ دل، أرْیَحِیَّۃ: سخاوت، فیاضی، فراخ دلی، بڑی سخاوت۔ رَیحان (اسم جنس): شیریں نازبو، کالی تلسی، ریحان جمع رَیَاحِین: خوشبودار یا مہک دار پودے۔ قلمُ الرَّیحان یا القلم الرَّیحانی: عربی خطاطی کا ایک انتہائی آرائشی اسلوب۔ رُوحَانِی: روحانی، غیر مادی، خدائی، مقدس پاک۔ (جمع روحانیون): پادری۔ روحانیۃ: روحانی وجود،

تبدیلی ہیئت۔ مَرَاح: وہ جگہ جہاں شام کو جاتے ہیں۔ مُرَاح نیز مَرَاح: چراگاہ، دن کے وقت کی چراگاہ۔ مِرْوَحَۃ جمع مَرَاوِح: پنکھا، روشندان، بحری یا ہوائی جہاز کو چلانے کا ایک آلہ propeller۔ المِرْوَحَۃ الخُوص: کھجور کے پتے کا پنکھا۔ مِرْوَحَۃُ الخَیْش: کینوس کا پنکھا جو چھت سے لٹکایا جاتا ہے اور کمرے کو ہوا دینے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ مِرْوَاح: پنکھا، روشندان۔ مِرْیَاح: اپھار یا نفخ پیدا کرنے والی (خوراک، کھانا)۔ تَرْوِیح: ہوا دینا، ہوادار بنانا، نقل چائے وغیرہ، تفریح۔ (الترویح عن النفس بھی اسی آخری معنی میں ہے)۔ تَرْوِیحَۃ: ترویحۃ نفس: سیر، چہل قدمی، ہوا خوری۔ صلاۃ التراویح: رمضان کے مہینہ کی راتوں میں ادا کی جانے والی نماز۔ تَرْیِیح: نصب کرنا، تنصیب، ڈالنا، شامل کرنا۔ اِرْتِیاح: اطمینان، تسکین، خوشی، مسرت۔ اِسْتِرْوَاح: ہوادار بنانا، ہوا کی مقدار، سانس لینا، سانس۔ اِسْتِرَاحَۃ: آرام، سکون، تفریح جمع استراحات: آدھی چھٹی، وقفہ (مسافروں کے لئے) آرام گاہ۔ رَائِح: رائح و غادٍ: بار بار ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا اور واپس آجانے والا، ٹہلنے، چہل قدمی کرنے والا۔ رائحۃ جمع رَوَائِح: بُو، خوشبو، (جمع روائح) عطریات، خوشبوئیں، خمیر، خمیر کرنے والے سفوف۔ مُرِیح: آرام دہ، پرسکون، تسکین دہ، تسلی بخش، گرم اور آرام دہ، نفع کرنے والا۔ کُرسِیٌّ مُرِیحٌ: بازوؤں والی کرسی، بازودار کرسی، بڑی آرام دہ کرسی۔ مُرْتَاح: آرام کرنے والا، پرسکون، مطمئن، خوش۔ مُرتاح البال: پرسکون۔ مُرْتَاحُ الضمیر: پرامن ذہن والا، ضمیر کی خلش سے خالی۔ مُسْتَرِیح: آرام دہ پرسکون، مطمئن۔ مُستراح: بیت الخلا، پاخانہ۔

راد: ۱۔ رَادَ ـُ رَوْدًا و رِیَادًا الارضَ: کسی زمین میں چراگاہ اور پانی وغیرہ کی تلاش کرنا کہ کیا وہ پڑاؤ وغیرہ کے لئے مناسب ہے یا نہیں۔ ـ الشیءَ: کو طلب کرنا۔ ـ قومَہُ مرعیً او منزلاً: قوم کے لئے چراگاہ یا منزل کی تلاش کرنا۔ ـ رَوَدَانًا و رِیَادًا: کسی چیز کی تلاش میں گھومنا اور آنا جانا۔ ـ ت الإبلُ: اونٹوں کا آتے جاتے مختلف چراگاہ اختیار کرنا۔ ـ رَوْدًا و رَوَدَانًا ت المرأۃُ: عورت کا اپنے ہمسایوں کے گھر زیادہ آنا جانا۔ ـ ت الماشیۃ: مویشی کا چرنا۔ رَوَّدَہٗ: کو طلب و جستجو پر اکسانا۔ رَاوَدَ مُرَاوَدَۃً و رِوَادًا ہُ: کو چاہنا۔ ـ ہُ عن و علی نفسِہ: کو دھوکا دینا، گناہ کی ترغیب دینا۔ ـ علی کذا: کا ارادہ کرنا۔ اَرَادَ اِرَادَۃً الشیءَ: کو چاہنا، کی خواہش کرنا، کی رغبت کرنا۔ ـ ہُ علی الامر: کو کسی امر پر اکسانا، برانگیختہ کرنا۔ اِرْتَادَ اِرتِیادًا الشیءَ: کو طلب کرنا۔ اِسْتَرَادَ الرجلُ: ادھر ادھر پھر کر روزی کی تلاش کرنا۔ ـ ت الدابۃُ: جانور کا چرنا۔ الراد: بمعنی الرائد۔ الرِید: طلب، تلاش۔ الرَّائِد (فا) جمع رَادَۃ و رُوَّاد و رَائِدُون: وہ شخص جس کو قوم پڑاؤ تلاش کرنے کے لئے بھیج دیتی ہے۔ جاسوس، چکی کا دستہ۔ رائدُ العین: آنکھ میں کھٹکنے والا خس و خاشاک۔ کہا جاتا ہے: ہو رَائِدُ الوِسَاد: وہ غم کی بےکلی کی وجہ سے غیر مطمئن ہے۔ الرائدۃ والرَائِدَۃ و الرُوَادَۃ: اپنی پڑوسنوں کے گھروں میں بہت آنے جانے والی عورت۔ المَرَاد: چراگاہ میں اونٹوں کی آمد و رفت کی جگہ۔ المِرْوَد جمع مَرَاوِد: چرخی کا دھرا، لگام کے حلقے کا لوہا، میخ۔ (حسی): لوہے یا لکڑی کا ٹکڑا جو جسم کے وسط میں گذارا جاتا ہے تاکہ اس جسم کو اپنے گرد گھمائے، سرمہ کی سلائی۔ المُسْتَراد: چراگاہ میں اونٹوں کی آمد و رفت کی جگہ۔ مُسْتَرَادُ الرجل: آدمی کے گھومنے پھرنے کی جگہ۔ المَرَاوِید: وہ جگہیں جہاں جانور آتے جاتے ہیں۔

۲۔ رَادَ ـُ رَوْدًا و رَوَدَانًات الریحُ: ہوا کا نرم چلنا۔ اَرْوَدَ اِرْوَادًا و مَرْوَادًا و مُرْوَدًا و رُوَیْدًا و رُوَیدِیَۃً فی السیر: نرم رفتار سے چلنا، آہستہ چلنا۔ اِسْتَرادَ: فرماں بردار ہونا، مطیع ہونا۔ ـ لِأمرِ اللّٰہِ: حکم خداوندی کے سامنے جھک جانا اور اس کی طرف لوٹ جانا۔ الرُوْد: کہا جاتا ہے: امشِ علی الرُوْدِ: ہلکے چلو۔ الرَوْد (مص) کہا جاتا ہے: رِیحٌ رَوْدٌ و رائدۃٌ: نرمی سے چلنے والی ہوا۔ رُوَیْد: اَرْوَدَ کا مصدر مُصَغَّر ہے۔ کہا جاتا ہے: رُوَیدًا زیدًا: زیدا! آہستہ۔ رویدا یہاں مصدر ہے۔ رُوَیْدَکَ زیداً و رُوَیْدَ زیدٍ: زید کو مہلت دو، یہاں یہ اسم فعل ہے اور کاف حرف خطاب ہے جس کے اعراب کا کوئی محل نہیں۔ کبھی اضافت سے محل جر میں بھی آتا ہے۔ کہا جاتا ہے: ساروا سیرًا رُوَیدًا وسا روا رُوَیدًا: وہ نرمی سے یا آہستہ آہستہ چلے، یہاں یہ صفت ہے، حال کے طور پر بھی آتا ہے جیسے اس قول میں: سار القومُ رُوَیدًا: لوگ آہستہ آہستہ چلے۔ یہاں رُوَیدًا بمعنی متمھلین ہے۔ الأرْوَد: اپنے کام میں آہستگی کرنے والا۔ کہتے ہیں: الدھرُ اَرْوَدُ ذو غِیَر: زمانہ سکون سے کام کرتا رہتا ہے کسی کو اس کا

پتہ ہی نہیں چلتا۔ الدھرُ اَوْرَدُ مُسْتَبِدّ: زمانہ معاملہ میں نرم اور اپنے امر میں برتر ہے۔

۳۔ الرادار: راڈار، لاسلکی آنکھ (radar)۔ الرادیو: ریڈیو (radio)۔ الرادیُوم (ك) ریڈیم: ایک تابکار دھات (radium)۔

۴۔ الرادیکالی: یکسر تبدیلی (یا بنیادی تبدیلیوں) کا حامی radical۔ الرادِیکَالِیَّۃ: انقلابی سیاست، بنیادی تبدیلیوں کی حمایت پر مبنی سیاست (radicalism)۔

○ رَادَ ـ رَوْداً: ادھر ادھر پھرنا، پھرتے رہنا، ڈھونڈتے پھرنا، کوچہ گردی کرنا۔ ـــ ہ: کو ڈھونڈنا، کی تلاش کرنا۔ رَاوَدَہ علی: کو کے لئے ہمنوا بنانا، چاہنا، کو کچھ کرنے پر اکسانا، ورغلانا، ترغیب دینا۔ ـــ ہ: کے قریب ہونا، کے پاس آنا۔ ـــ ہ عن: کو سے برگشتہ کرنا چاہنا، کو ورغلا کر سے ہٹانے کی جستجو کرنا۔ ـــ ھا: کسی عورت کو عصمت لٹانے پر آمادہ کرنے کی کوشش کرنا۔ رَاوَدَہُ عن نفسہ: کو پھسلانے اکسانے یا ترغیب دینے کی کوشش کرنا۔ اَرَادَ ہ: کو چاہنا۔ ـــ أن: کو کرنا چاہنا، کو کرنے کی خواہش کرنا، کو کرنے پر رضامند ہونا، کو کرنے کا ارادہ رکھنا۔ ـــ ہ: کو حاصل کرنا چاہنا، کی خواہش کرنا، کی تمنا یا حرص کرنا، کے لئے جانفشانی کرنا، بے حد کوشش کرنا، کی طرف جانا، بڑھنا، کی طرف روانگی کے لئے تیار ہونا، کا ارادہ کرنا، عزم کرنا، کو مدنظر رکھنا۔ ـــ أن: کو کرنے کا ارادہ کرنا۔ ـــ من ہ/الی: کے ساتھ کو حاصل کرنے کی کوشش کرنا۔ ـ من ہ: سے کی غرض ہونا، کا مقصد ہونا، دل میں کسی چیز کے ذریعے کسی چیز کا واضح خیال ہونا۔ ـ الی من: کا سے مطلب ہونا یا منشا ہونا۔ ـ ہ/الی: کو حاصل کرنے یا کرنے کی کوشش کرنا، پر تلا ہونا۔ ـــ ہ/ہ ب: کا سے مطلب ہونا۔ ـــ ہ ب: کو کے ساتھ موزوں خیال کرنا۔ ـــ ہ ب: کسی کے لئے یا کسی کے خلاف (منصوبہ) بنانا۔ ـــ ہ ب: کچھ کرنے کا کسی کے ساتھ ارادہ کرنا یا پروگرام بنانا۔ ـــ ہ/ان: کچھ کرنے کو ہونا۔ ـــ ہ علی: کو کچھ کرنے پر اکسانا، آمادہ کرنا، راغب کرنا، پر کچھ کرنے کے لئے زور دینا۔ اَرَادَ بہ أن: اس سے اس کا مطلب یہ تھا کہ۔ اراد بہ خیراً: کے لئے اچھی تمنا ظاہر کرنا۔ اَرَادَہُ علی أن: کسی کو کچھ کرنے پر آمادہ کرنے کی کوشش کرنا۔ اَرَادَ العاصمۃ: وہ دارالحکومت کی طرف جانے والے راستہ پر تھا۔ اَرَادَ نفسَہُ علی الشیء: اس نے خود کو کوئی کام پر آمادہ کرنے کی کوشش کی۔ اِرْتَادَ ہ: کسی جگہ جانا، (جگہ) کی سیاحت کرنا، کا گہرا مطالعہ کرنا۔ رَوْد: سیاحت، گہرا مطالعہ، غور وخوض۔ رِیَادَۃ: سیاحت، گہرا مطالعہ، غور وخوض۔ رُوَیْداً: آہستہ، نرمی سے آہستگی سے، دھیمے سے، اطمینان سے، آرام سے۔ رُوَیْداً رُوَیْداً: بتدریج، آہستہ، تھوڑے عرصہ میں۔ رُوَیْدَكَ: آہستہ، گھبراؤ مت، دلجمعی سے کئے جاؤ۔ مِرْوَد جمع مَرَاوِد: سرمئی قلم، موقلم، سرمہ کی سلائی۔ اِرَادَۃ: نیت، مرضی، پسند، قوت ارادی، اختیار، خواہش، آرزو، تمنا، منشا، مراد، مطلب، رغبت۔ (جمع ارادات)، (حاکم کا) حکم، فرمان، قوت ارادی۔ حَسَبَ الارادۃ: حسب مرضی، جب چاہے۔ اِرَادِیّ: خودسر، ضدی، دانستہ، قصداً کیا ہوا، رضا کارانہ۔ اِرْتِیَاد: (کسی جگہ) جانا، سیاحت، گہرا مطالعہ، غور وخوض۔ رَائِد جمع رُوَّاد: کسی جگہ آنے والا، مخبر، نگران، سکاؤٹ، دیکھ بھال کرنے والا، بوائے سکاؤٹ، سیاحت کرنے والا، رہنما، میجر، اصول اخلاق، رہنما اصول، (طرز عمل کا) ضابطہ۔ مُرِید جمع مُرِیْدُون: (تصوف کا) اناڑی، نوآموز، (عروج وترقی کا) آرزومند، متمنی، حامی، حمایتی، وابستہ، وابستہ دامن، پیرو، ہوا خواہ، طرف دار، متبع، مرید، چیلا، شاگرد۔ مُرَاد: چاہا گیا، خواہش کیا گیا، ارادہ کیا ہوا، منصوبہ، مقصد، غرض، غایت، ارادہ، مطلب، مدعا، منشا۔

رود: الرَوَنْد و الرِوَنْد و الرَوَاند (ن): ریوند چینی (rhubarb)۔ (ایک پودا جس کے پتے چوڑے ہوتے ہیں، کھایا جاتا ہے اس کا طبی خاصہ یہ ہے کہ قبض کشا ہے اور معدہ کو تقویت دیتا ہے)۔

○ رُودُس: Rhodes (جزیرہ کا نام)

○ رُودِیسیَا: Rhodesia (ملک کا نام)۔

راز: ۱۔ رَازَ ـ رَوْزاً الحجرَ: پتھر کو تول کر معلوم کرنا کہ کتنا بھاری ہے۔ ـــ الدینارَ: دینار کو تول کر اسکی مقدار معلوم کرنا۔ ـــ الرجلَ: مرد کو آزمانا۔ رَوَّزَ الکلامَ او الرأیَ: کلام یا رائے پر تھوڑا تھوڑا کر کے غور کرنا تاکہ اس کی قدر وقیمت کا اچھی طرح اندازہ کیا جا سکے۔ رَازَہُ: کو آزمانا۔ یہ راوزہ کا مقلوب ہے۔ الراز جمع رازۃ: معماروں کا سردار، اس کی اصل رائز ہے۔ جیسے شاكٍ و شائك۔ الرِیَازَۃ: معماری۔ المَرَاز و المَرَازَۃ: وزن اور مقدار۔

۲۔ رَازَ ـ رَوْزاً الارضَ: زمین پر قیام کر کے اصلاح کرنا، زمین کو قابل کاشت بنانا۔

۳۔ رَازَ ـ رَوْزاً ما عِنْدَہُ: کسی کے پاس کسی چیز کو طلب کرنا اور چاہنا۔ صفت: رائز جمع رازۃ۔

۴۔ الرازِی: رے (شہر) کی طرف منسوب، رے (شہر) کا باشندہ۔ المَرَازان: پستان (دونوں)۔ الرُوَیْزِی: سر اور کندھوں پر اوڑھنے کی چادر، (طیلسان جمع طیالسۃ)۔

۵۔ الروزنامۃ: تقویم، جنتری، روزنامچہ، روز بمعنی دن اور نامہ بمعنی کتاب ہے، فارسی لفظ ہے۔

○ رَازَ ـ رَوْزاً ہ: کا وزن کرنا، کو تولنا، کو جانچنا، کی جانچ پڑتال کرنا، پر غور کرنا۔ رُوزنامۃ: تقویم جنتری (almanac)۔

راس: ۱۔ رَاسَ ـ رَوْساً: متکبرانہ چال سے چلنا۔

۲۔ رَاسَ ـ رَوْساً: زیادہ کھانا۔ اِسْتَرَاسَ: کھانا طلب کرنا۔ الرَوْس (مص): زیادہ کھا لینا، بسیار خوری۔

۳۔ رَاسَ ـ رَوْساً السیلُ الغُثاءَ: سیلاب کا کوڑا کرکٹ بہا لے جانا۔ الرَوَائِس: اگلے بادل۔ رَوَائِس الأَوْدِیَۃ: وادیوں کی چوٹیاں۔

۴۔ الرَوْس: عیب، آدمی۔ کہا جاتا ہے: اِنَّہُ روسُ سوءٍ: وہ برا آدمی ہے۔

○ رَوَّسَ (رأس سے) ہ: کو نوکدار بنانا، کو تیز کرنا، کو گاؤدم بنانا، (مضمون، کتاب) کا عنوان لگانا، کی سرخی جمانا۔ تَرْوِیْسَۃ: عنوان، سرخی۔

○ مِرواس: دوڑنے کی سڑک۔ مَرَاوِیس: دوڑ کے گھوڑے۔

○ الرُوس: روسی لوگ۔ رُوْسِی: روسی، روس کا، روس کے متعلق۔ الرُوسِیَۃ: روسی زبان۔ رُوْسِیا: روس (ملک)۔

○ رَوْسْتُو و لَحْمُ روستو: تلا ہوا گوشت، بھنا ہوا گوشت، کباب۔

راش: رَاشَ ـ رَوْشاً: زیادہ کھانا۔ ـــ ہُ المرضُ: بیماری کا کسی کو کمزور کر دینا۔ الرَاش مِن الجمال او الرماح: کمزور اونٹ یا نیزہ۔ یہ رائش کا مخفف ہے، جس کی مؤنث راشۃ ہے۔ الرَوْش: عقل کی کمی۔ الأَرْوَش مونث رَوْشاء: کم عقل۔

○ رَوْشَن جمع رَوَاشِن: سقفی روشندان، ہوادان، موکھا۔

راص: رَاصَ ـ رَوْصاً: بیوقوفی کے بعد سمجھدار ہونا۔

راض: ۱۔ رَاضَ ـ رَوْضاً و رِیَاضَۃ و رِیاضاً المُھرَ: بچھیرے کو سدھانا، رام کرنا، چلنا سکھانا صفت فاعلی: رَائِض جمع رَاضَۃ و رُوَّاض و رُوَّض و رائِضُون: صفت مفعولی: مَرُوض مونث مَرُوضَۃ: (یعنی بچھیرا جسے سدھایا جائے، رام کیا

جائے اور چلنا سکھایا جائے)۔ رَوَّضَ المُهْرَ
بچھیرے کو خوب سدھانا۔ رَاوَضَهُ علی الأمر
بہلا پھسلا کر کسی کو کسی کام پر لگانا۔ تَرَاوَضَ الرَّجُلانِ
فی البیع و الشراء دو مردوں کا خرید و فروخت کے
معاملہ میں آپس میں جھگڑنا۔ ـــ القومُ فی الامر
لوگوں کا کسی معاملہ میں آپسمیں مناظرہ کرنا۔
اِرْتَاضَ المُهْرُ بچھیرے کا سدھ جانا۔ کہا جاتا ہے:
ارتاضت القوافی الصعبة للشاعر مشکل قافیے
شاعر کے مطیع ہو گئے۔ الرَّیِّضُ وہ جانور جس کو
سدھانا شروع کیا گیا ہو۔ (مذکر و مؤنث اس میں برابر
ہیں)۔ أَمْرٌ رَیِّضٌ غیر محکم کام، کم تدبیر سے کیا ہوا
کام۔ الرِّیَاضَة (مص) جسمانی ورزش۔ بری
حالت سے اچھی حالت کیطرف تبدیلی، نفسانی اخلاق
کی اصلاح و درستی، عبادت و مراقبہ کے لئے عزلت
گزینی و گوشہ نشینی۔ العِلْمُ الرِّیَاضِیّ و عِلْم
الرِّیَاضِیَّات علم حساب، الجبرا، جومیٹری وغیرہ۔

۲- رَوَّضَ الرجلُ باغوں میں رہنا۔ ـــ المطرُ
الارضَ بارش کا زمین کو باغ و بہار کر دینا۔ اَرَاضَ
اِرَاضَةً سیراب ہونا۔ ـــ المکانُ کسی جگہ میں
باغات بکثرت ہونا۔ ـــ القومَ لوگوں کو سیراب
کرنا۔ ـــ اللّٰهُ الارضَ اللہ تعالیٰ کا زمین کو مختلف
قسم کی نباتات سے ہرا بھرا کر دینا۔ ـــ الحوضُ
پانی کا حوض کی تہہ کو ڈھک لینا۔ أَرْوَضَ المکانُ
کسی جگہ کا سبزہ سے ڈھک جانا اور بکثرت باغوں والی
ہونا۔ ـــ ت الارضُ من المطر زمین کا بارش
سے تر ہونا۔ اِسْتَرَاضَ اِسْتِرَاضَةً المکانُ کسی
جگہ کا بکثرت باغات والی ہونا، پانی سے ڈھک جانا،
کشادہ ہونا۔ ـــ ت النفسُ دل کا خوش ہونا۔
الرَّوْضُ (ز) قسم قسم کے پودوں سے سرسبز جگہ۔
الرَّوْضَة جمع رَوْض و رِیَاض و رَوْضَات
رِیْضَان (ز) قسم قسم کی نباتات سے سرسبز جگہ، باغ،
حوض میں بچا ہوا پانی۔ کہا جاتا ہے: فی الحوض
روضةٌ من الماء حوض کی زمین پانی سے چھپی ہوئی
ہے۔ رَوْضَةُ الأَطْفَال ننھے بچوں کا سکول جہاں
انہیں گیموں، کھلونوں وغیرہ سے تعلیم دی جاتی ہے، ۲ یا
۳ سے ۵ سال کے بچوں کا سکول۔ رَوْضَاتُ الجنّات
باغوں کی پر بہار جگہیں۔ الرُّیَیْضَة: بمعنی
رُوَیْضَة۔ الرُّیَیْضَة روضہ۔ المَرَاض جمع
مَرَایِض و مَرَاضَات نرم پست زمین میں سخت جگہ
جو پانی کو روک لے۔ نَبَاتٌ مُسْتَرْوِضٌ بہت بڑا اور
لمبا پودا۔ أَرْضٌ مُسْتَرْوِضَة اچھی نباتات اگانے
والی زمین۔

(۞) رَاضَ ـ رَوْضًا و رِیَاضَةً ہ جانور کو پالتو بنانا، رام
کرنا، سدھانا، تربیت دینا۔ ـــ ہ: کو تربیت دینا، کی
تربیت کرنا، کو تعلیم دینا، ٹھنڈا کرنا، کا غصہ ٹھنڈا کرنا۔
رَاضَ نفسَهُ علی: کی مشق کرنا، کی عادت ڈال
لینا، کی مزاولت کرنا، کی ورزش کرنا۔ رَوَّضَ بمعنی
راضَ ہ نیز رَوَّضَ ہ دریا وغیرہ کو رام کرنا، کو
نظام کے تحت لانا۔ رَاوَضَ ہ کو قابو میں کرنے کی
کوشش کرنا، کو قائل کرنے کی کوشش کرنا۔ تَرَوَّضَ
مشق کرنا، ورزش کرنا۔ تَرَیَّضَ سیر کرنا، پھرنا، چہل
قدمی کرنا، جسمانی ورزش کرنا، کھیلوں میں حصہ لینا،
شریک ہونا۔ تَرَاوَضَ (قیمت وغیرہ پر) ایک
دوسرے سے بول تول کرنا، سودا کرنا، معاملہ طے کرنا۔
اِرْتَاضَ مشق کرنا، ورزش کرنا۔ ـــ ب میں
تربیت حاصل کرنا۔ ـــ سیر کرنا، چہل قدمی کرنا۔
اِسْتَرَاضَ خوش ہونا یا ہو جانا، خوش باش ہونا یا ہو
جانا۔ رَوْضَة جمع رَوْض و رَوْضَات و رِیَاض
و رِیضان باغ، سبزہ زار، مرغزار۔ رَوْضَةُ الأَطفال
جمع ریاض الاطفال: کنڈر گارٹن، نرسری سکول۔
الرِّیَاض (سعودی عربیہ کا دار الحکومت): ریاض۔
رِیَاضَة جمع رِیَاضَات: مشق، ورزش، جسمانی
ورزش، جسمانی کرتب، ورزشی کرتب، کھیل
(ورزشی)، سیر، گلگشت، چہل قدمی، گشت کرنا، پھرنا،
آرام، مراقبہ۔ رِیَاضَات مذہبی مشقیں، عبادات،
پوجا پاٹ، ریاضی، ریاضیات۔ رِیَاضة نفسیة
چہل قدمی، سیر، گلگشت۔ الرِّیَاضَة البَحْتة
خالص ریاضی، ریاضیات۔ الرِّیَاضَة التطبیقیة
عملی ریاضیات۔ رِیَاضَة عقلیة عقلوں کی ورزش،
عقلی کھیلیں۔ رِیَاضِی کھیلوں کا، کھیلوں کے
متعلق، کھیلوں پر مائل، خوش طبع۔ (جمع ریاضیون)
کھلاڑی، کھیل کا شوقین، علم ریاضی کی رو سے، ریاضی
کے متعلق۔ أَخْبَار رِیَاضِیَة: کھیلوں کی خبریں۔
مُرَاسِلٌ رِیَاضِیٌ کھیلوں کا رپورٹر۔ الالعاب
الرِّیَاضِیَة (ورزشی) کھیلیں دوڑ کود کے مقابلے۔
رِیَاضِیَات: علم ریاضی، ریاضیات، مقدار، فاصلہ اور
وقت کا حساب۔ تَرْوِیض دوڑ کود کے مقابلے۔

راط: رَاطَ ـ رَوْطًا و رَیْطًا بالمکان: کسی جگہ پناہ
لینا۔

راع: رَاعَ ـ رَوْعًا و رُؤُوعًا منه سے گھبرانا، ڈرنا،
صفت: رائع و رَوِع ـ ہُ الامرُ کو کسی بات کا ڈرا
دینا، گھبرا دینا۔ کہا جاتا ہے: ما راعنی الا قدومُك:
مجھے صرف تمہارا آنا محسوس ہوا۔ رِیعَ فلانٌ کسی کا
خوف زدہ ہو جانا۔ رَوَّعَ و اَرَاعَ ہُ: کو گھبرا دینا،
ڈرانا۔ اَرْوَعَ اِرْوَاعًا الراعی بالغنم چرواہے
کا بکریوں کو ڈانٹنا، للکارنا۔ تَرَوَّعَ منه و له سے
ڈرنا۔ اِرْتَاعَ منه و له: سے ڈرنا۔ الرُّوْعُ دل
کا سیاہ داغ یا اس میں ڈر کی جگہ۔ (کہا جاتا ہے:
اَفْرِخْ رُوْعَكَ سکون (اطمینان ہاتھ سے نہ دو)۔
ذہن، عقل۔ الرَّوْعُ خوف، ڈر، لڑائی، جنگ۔
الرَّوْعَة ڈر۔ رائعةُ الشیب بڑھاپے کا آغاز۔
المُرَوَّعُ بہت خوف زدہ، تیز فہم، باریک بین،
درست الہام پانے والا۔

۲- رَاعَ ـ رَوْعًا ہُ الامرُ: کسی بات کا کسی کو تعجب میں
ڈالنا۔ کہا جاتا ہے: هذه شربةٌ راع بها فؤادی:
اسی مشروب سے میرے دل کی سخت پیاس ٹھنڈی ہو گئی۔
رَوِعَ ـ رَوَعًا زیادہ مسرت بخش ہونا، زیادہ راحت
بخش ہونا۔ رَوَّعَ و اَرَاعَ ہُ: کو تعجب میں ڈالنا۔
اِرْتَاعَ للخبر خبر سے خوش ہونا۔ الرَّوْع لروع
کا اسم، حسن و جمال اور بہادری سے تعجب میں ڈالنے
والا ہونا۔ الرَّوْعَة ڈر، حسن و جمال کا حصہ۔
الأَرْوَعُ جمع رُوْعٌ و اَرْوَاع مؤنث رَوْعَاء:
اپنے حسن و جمال یا بہادری کی وجہ سے تعجب میں
ڈالنے والا، ہوشیار، ذکی۔ قلبٌ اَرْوَعُ ڈرپوک
دل۔ فلانٌ رُوَاعُ القلب فلاں ہوشیار، ذکی
ہے۔ الرائع (فا) جمع رائعون و رُوَّعٌ مؤنث
رائعة جمع روائع و رُوَّع لوگوں کو اپنے حسن و
جمال یا بہادری سے تعجب میں ڈالنے والا، حیران
کرنے والا۔ کلامٌ رائعٌ خوش گوار کلام۔ رائعةُ
النهار او الضُّحی دن یا چاشت کا بڑا حصہ۔

۳- رَاعَ ـ رَوْعًا و رُؤُوعًا فی یدی کذا ہاتھ میں
مضبوط ہونا۔ فائدہ ہونا۔

۴- رَاعَ ـ رُوَاعًا لوٹنا، واپس ہونا۔

(۞) رَاعَ ـ رَوْعًا ہُ: کو ڈرانا، خوف زدہ کرنا، دہشت زدہ
کرنا، ڈرا کر بھگا دینا، چونکانا، چونکا دینا، کو چوکس یا
چوکنا کرنا، کو گھبرا دینا، یکا یک آلینا، یکا یک آ کر گھبرا
دینا، کو تعجب میں ڈالنا، کی پسندیدگی کو جگانا، کو بھلا معلوم
ہونا، کو اچھا لگنا، کی توجہ مبذول کرنا، کو پسند آنا، کو خوش
کرنا، میں جذبات کی لہر دوڑا دینا، کے دل میں اتر
جانا۔ ما راعنی الا مجیئُكَ: تمہاری آمد میرے
لئے مکمل حیرت رہی ہے۔ رَوَّعَ و اَرْوَعَ ہ: کو
ڈرانا، خوف زدہ کرنا، دہشت زدہ کرنا، ڈرا کر بھگا دینا،
چونکانا، کے لئے احترام کا جذبہ پیدا کرنا۔ تَرَوَّعَ و

اِرْتَاعَ مِنْ: سے ڈرنا، خوف زدہ ہونا، چونکنا۔
رَوْع: خوف، ڈر، دہشت، اندیشہ، کھٹکا، حول۔
رُوْع: دل، ذہن، روح۔ هٰذَا رُوْعَكَ و سَكَن
رُوْعَكَ: گھبراؤمت۔ اَلْقَى (اَدْخَلَ) فِي رُوْعِه ان: کو باور کرانا کہ، کو یقین دلانا کہ، کو قائل کرنا کہ، کو آمادہ کرنا کہ۔ —— ہ: کی روح پھونکنا، کا جوش پیدا کرنا۔ خَطَرَ بِرُوْعِهِ: اس کے ذہن میں آیا، کو خیال آیا۔ رَوْع: حسن، جمال۔ رَوْعَة: خوف، دہشت، ڈر، اندیشہ، کھٹکا، ہول جلال، احترام، رعب، اچنبھا، سخت تعجب، حیرانی، حیرت، حیرت کی بات، حسن و جمال، دلفریبی، دلکشی، دلیری، دل آویزی، شان و شوکت، شان وشکوہ، کرّ وفرّ، رونق اور شان، چمک دمک، آب وتاب۔ اَرْوَع: زیادہ حیرت انگیز، زیادہ معجز نما، زیادہ دلکش، زیادہ دلربا، زیادہ دلفریب، زیادہ راحت بخش، زیادہ مسرت بخش، زیادہ پرشکوہ، زیادہ شاندار، زیادہ عمدہ، زیادہ واضح، صاف تر۔ اِرْتِيَاع: ہول، دہشت، اندیشہ، خوف، کھٹکا، صدمہ۔ رَائِع: شاندار، عالیشان، عمدہ، قابل تعریف، قابل ستائش، بہت عمدہ، بہت ہی اچھا، حیرت انگیز، معجز نما، خوب، پرشکوہ، دلکش، دلفریب، دلربا، دل آویز، مسرت بخش، راحت بخش، پرجلال، بارعب، رعب دار، مرعوب کن، اثر آفرین، ہیجان خیز، دل کی طرح صاف۔ فِي رائعة النهار: دن دہاڑے۔ فِي رائعة شبابه: اپنے عنفوانِ شباب میں۔ الحقيقة الرائعة: واضح سچائی۔ رَائِعَة جمع رَوَائِع: ایک مرعوب کن چیز۔ رَوَائِعُ الفن: ادبی شاہکار، فنی شاہکار۔ مُرَوِّع: ہولناک، خوفناک، دہشت ناک، ناگوار، ڈراؤنا۔ مُرِيع: ڈراؤنا، دہشت ناک، ناگوار، ہولناک، خوفناک، افسوسناک۔ مُرْتَاع: ڈرا ہوا، ہولایا ہوا، دہشت زدہ، گھبرایا ہوا۔

راغ: ۱۔ رَاغَ ـُ رَوْغًا و رَوَغَانًا الصيدُ: شکار کا ادھر اُدھر جانا۔ —— الرجلُ عن الطريق: مکرو فریب کے طور پر راستہ سے الگ ہو کر (ایسے ویسے) کترا جانا۔ —— اِلَى كذا: چپکے سے کسی کی طرف مائل ہونا۔ —— عليه بالضرب: کو مارنے کے لئے ٹوٹ پڑنا۔ رَاوَغَ مُرَاوَغَةً ہ: سے کشتی لڑنا، کو دھوکا دینا۔ —— ہ على الامر: کو کسی کام پر پھسلانا، ورغلانا۔ —— القومُ: ایک دوسرے کو فریب سے طلب کرنا۔ اَرَاغَ اِرَاغَةً ہ: کو مکروفریب سے طلب کرنا۔ کہا جاتا ہے: مازلتُ اُرِيغُ حاجةً لي: میں اپنی ایک حاجت ابھی تک حاصل کرنے کی کوشش کر رہا ہوں۔ —— الرجلَ: کو دھوکا دینا۔ —— ہ على امرٍ و عن امرٍ: کو بہلا پھسلا کر اس سے کچھ حاصل کرنے کی کوشش کرنا۔ تَرَاوَغَا: ایک دوسرے کو فریب دینا، آپس میں کشتی لڑنا۔ اِرْتَاغَ اِرْتِيَاغًا ہ: کو فریب سے طلب کرنا۔ کہا جاتا ہے: اِرْتَاغَ العقابُ الصيدَ: عقاب نے اپنے شکار کے پیچھے ادھر ادھر چکر کاٹے۔ طريقٌ رَائِغٌ: ٹیڑھا راستہ۔ الرَّوَّاغ و الرُّوَيْغَة: مکروفریب۔ الرَّوَّاغ: بہت حیلہ گر، فریبی، لومڑی۔ کہا جاتا ہے: هو ثعلبٌ رَوَّاغٌ و هم ثعالبُ رَوَّاغَة: وہ مکار لومڑی ہے۔ وہ مکار لومڑیاں ہیں۔ الرِّيَاغَة و الرَّوَاغَة: کشتی لڑنے کا اکھاڑہ۔

۲۔ رَوَّغَ اللقمةَ في الدسم: لقمہ کو چکنائی میں خوب بھگونا، الٹ پلٹ کر چکنائی کو اس میں جذب کرنا۔ تَرَوَّغَ الحمارُ: گدھے کا مٹی میں لوٹنا۔

۳۔ الرِّيَاغ: سربزی۔

ج رَاغَ ـُ رَوْغًا و رَوَغَانًا: اچانک مڑنا، جھوک کھانا۔ —— من/عن: سے بچنا، ادھر اُدھر ہٹنا، بچ نکلنا، کے راستے نکل جانا۔ ——: چوری چھپے نکل جانا۔ —— اِلى: کی طرف جانا، روانہ ہونا۔ رَاوَغَ ہ: کے ساتھ بے ایمانی کرنا، دھوکا کرنا، دغا بازی کرنا، دورخی سے کام لینا، کے ساتھ ناجائز طریقے سے لڑنا۔ ——: ادھر ادھر ہونا، گھٹیا دھوکے اور فریب میں مشغول ہونا، رویہ بدلتے رہنا۔ رَوَاغ: داؤ پیچ، چال، حکمت عملی، تدبیر، ترکیب، استادی، حیلہ، چالبازی، شرارت بھرا فریب۔ رَوَّاغ: عیار، مکار، کائیاں، فریبی، چالباز۔ رُوَيْغَة: داؤ، داؤ پیچ، چل، حکمت عملی، تدبیر، ترکیب، استادی، حیلہ، چالبازی، شرارت، بھرا فریب۔ اَرْوَغ: زیادہ فریبی، زیادہ چالباز، زیادہ عیار۔ رَوَغَان: اچانک مڑنا، جھوک کھانا، ادھر ادھر ہٹنا، حیلہ، عذر، حیلہ بہانہ، لیت ولعل، ٹال مٹول۔ مُرَاوَغَة: عیارانہ لین دین، بد دیانتی کے تعلقات، ریاکارانہ رویہ، دھوکہ، فریب، دغا، تدبیر، ترکیب، حیلہ، چالبازی، عیاری، چالاکی۔ (جمع مُرَاوَغَات): غلط بیانیاں، ہیر پھیر، حیلے بہانے، دروغ گوئیاں، دھوکے، چالیں، بری حرکتیں۔

راف: رَافَ ـُ رَوْفًا: بمعنی رَأَفَ يَرْأَفُ۔ الرَّوْف: سکون۔ الرُّوفَة: رحمت۔

راق: ۱۔ رَاقَ ـُ رَوْقًا الشرابُ: شراب کا صاف ہونا۔ رَوَّقَ الشرابَ: شراب کو صاف کرنا۔ الرَّوْق (مص) جمع اَرْوَاق: خالص محبت۔ کہا جاتا ہے: اَلْقَى عليك اَرْوَاقَهُ و شراشره: ...

بولتے ہیں جب یہ کہنا ہو کہ تم فلاں سے بہت محبت کرتے ہو۔ —— من الماء و نحوه: صاف پانی وغیرہ۔ الرائق جمع رَوْق و رُوقَة (فا)۔ الرَّاوُوق: صافی یا چھلنی، وہ برتن جس میں شراب صاف کی جائے، پیالہ۔ المُرَوَّق: صاف کیا ہوا۔

۲۔ اَرَاقَ اِرَاقَةً الماءَ: پانی بہانا، ڈالنا۔ —— دَمَهُ: کا خون بہانا یعنی اسے قتل کر دینا۔ الرَّوْق جمع اَرْوَاق: —— من السحاب: بارش۔ سایہ کی طرح چھایا ہوا بادل۔

۳۔ رَاقَ ـُ رَوْقًا و رَوَقَانًا ہ الشيءُ: کو کوئی چیز پسند آنا، کو چیز کا خوش کرنا، تعجب میں ڈالنا۔ الرَّوْق من الخيل جمع اَرْوَاق: اچھی ساخت کا خوبصورت گھوڑا۔ —— من الشباب: آغاز جوانی اور جوانی کی بہار۔ الرُّوقَة: رائق کی جمع، بہت خوبصورت شخص۔ کہا جاتا ہے: غِلمان رُوقَة: حسین لڑکے: (واحد جمع مذکر و مؤنث میں یکساں مستعمل ہے) جیسے: غلام رُوقَة و جارية روقة و جوارٍ رُوقَة: (حسین لڑکا، حسین لڑکی، حسین لڑکیاں) الرَّوْقَة: بہترین حسن و جمال۔ رَيِّقُ كلِّ شيءٍ: ہر چیز کا بہترین حصہ۔ —— الشباب: جوانی کا آغاز اور اس کی بہار، جوانی کی رونق۔ کہا جاتا ہے: كنتُ في رَيِّق زماني: میں اپنے زمانہ کی ابتداء میں تھا۔

۴۔ رَاقَ ـُ رَوْقًا عليه: فضیلت میں کسی سے زائد ہونا۔ رَوَّقَ بِضاعتَهُ: اپنا سامان بیچ کر اس سے اچھا سامان خریدنا۔ الرَّوْق (مص) جمع اَرْوَاق: چیز کی زیادتی، سردار، بہادر۔ الرُّوقَة: برگزیدہ لوگ۔

۵۔ رَوِقَ يَرْوَقُ رَوَقًا: نیچے کے دانتوں کے مقابلہ میں اوپر کے لمبے دانتوں والا ہونا۔ صفت: اَرْوَق مؤنث رَوْقَاء جمع رُوق۔ الرَّوَق: اوپر کے دانتوں کا لمبا ہونا، جو عیب شمار ہوتا ہے۔ الأَرْوَق: اوپر کے لمبے دانتوں والا۔

۶۔ رَوَّقَ و اَرْوَقَ الليلُ: رات کا تاریکی پھیلانا۔ رَوَّقَ البيتُ: گھر کا سائبان تیار کیا جانا۔ رَاوَقَ مُرَاوَقَةً ہ: ایک دوسرے کے مقابل برآمدے رکھنا۔ کہا جاتا ہے: هو مُرَاوِقِي: اس کا برآمدہ میرے برآمدے کے سامنے ہے۔ الرَّوْق جمع اَرْوَاق: پردہ، شکاری کی جگہ، خیمہ (کہا جاتا ہے: ضرب رَوْقَهُ بمنزل كذا: وہ فلاں جگہ اتر کر خیمہ زن ہوا)۔ —— من البيت: سائبان، اگلا حصہ۔ —— من الليل: رات کا ایک پہر۔ —— من السحاب: سائبان کی ... القت السحابة

اَرْوَاقَها: بادل بہت زور سے برس پڑا۔ کہا جاتا ہے: رَمَی بِاَرْوَاقِهِ علی الدابّةِ: وہ جانور پر سوار ہوا۔ اَلْقَی بِاَرْوَاقِهِ عن الدابة: وہ جانور سے اترا۔ اَلْقَی اَرواقَهُ: وہ تیز دوڑا، باطمینان کے ساتھ کسی جگہ اقامت کی (ضد)۔ داهيةٌ ذاتُ رَوْقَيْنِ: بڑی مصیبت۔ الرُّوَاق و الرِّوَاق جمع اَرْوِقَة و رَوَاقات و رُوُق (ب): برآمدہ، سائبان یا گھر سے آگے چھت سے نیچے تک چھوڑا ہوا پردہ۔ رِوَاقُ العین: ابرو۔ — اللیل: رات کا اگلا حصہ۔ — السلامة (ا ع): لشکر کے قافلوں کے دفاع اور بچانے کے لئے کی جانے والی موثر عسکری تدابیر و ذرائع۔ بيتٌ مُرَوَّقٌ: سامنے پردہ چھوڑا ہوا مکان۔

۷۔ رَوْقُ الفرس جمع اَرْوَاق: وہ نیزہ جو گھوڑے کے کانوں کے درمیان رکھا ہو، ایسی حالت میں گھوڑے کو اَرْوَق کہتے ہیں۔ الرَّوْق جمع اَرْوَاق: عمر، جسم، جماعت (کہا جاتا ہے: جاء رَوْقُ بنی فلان: فلاں قبیلہ کی جماعت آئی۔) سینگ۔ الاَرْوَق: سینگ دار، سینگ والا۔

○ رَاقَ ـ رَوْقًا: (سیال چیز کا) صاف ہونا، پاک ہونا۔ — علی: (کسی چیز یا شخص) سے بڑھ جانا، بازی لیجانا، پرسبقت لیجانا، سے برتر ثابت ہونا۔ — ہ/ ل/ فی عينه: کو خوش کرنا، کو پسند آنا، کو بہت اچھا لگنا۔ رَوَّقَ ہ: (سائل) کو صاف کرنا، پاک کرنا، فلٹر کرنا، مقطر کرنا۔ — دمَهُ: (مشروب کا) کسی کو تازہ دم کرنا۔ —: کو ٹھنڈا کرنا، تسلی دینا، مطمئن کرنا۔ رَوَّقَ البضاعةَ: تمام سامان کم قیمت پر بیچ دینا (دوکان مستقل طور پر بند ہونے سے قبل)۔ اَرَاقَ ہ: (سیال کو) بہانا، گرانا۔ اَرَاقَ ماءَ وجهه: اپنی عزت قربان کر دینا، منہ دکھانے کے قابل نہ رہنا، حقیر و بے عزت ہو جانا۔ تَرَوَّقَ: ناشتہ کرنا۔ رَاق جمع رَاقات: تہہ، پرت، طبقہ۔ رَوْق جمع اَرْوَاق: سینگ، غلام گردش، بارہ دری۔ رُوْقَة: خوبصورت، حسین، جمیل، خوبرو (عورت مرد، واحد و جمع کے لئے)۔ رِوَاق و رُوَاق جمع اَرْوِقَة: خیمہ، پردہ، خیمہ کا لٹکتا ہوا پردہ، بازار پر چٹائیوں کی چھت، غلام گردش، بارہ دری، کھلی گیلری، ستونوں کی قطار، کمرہ یا گیلری جس کے ایک یا ایک سے زائد کھلے اطراف ہوں خصوصاً جو گھر کا حصہ ہو اور ایک طرف باغ کی جانب کھلی ہو، برآمدہ، بیرونی ڈیوڑھی، پیش دلہیز، سراپردہ، الازہر یونیورسٹی قاہرہ میں طلبہ کے لئے اقامتی اور کام کے کمرے۔ ضرب رواقه: اپناہ خیمہ گاڑنا۔ ٹھہرنا، قیام پذیر ہونا۔ رِوَاقِی: زاہد، زاہدانہ، رواقی، جمع رواقيون: رواقی، زاہد، ایک قسم کا راہب، برادر۔ الرِوَاقية: زہد، رواقیت۔ رَاوُوق: پانی مقطر کرنے کا برتن یا آلہ۔ تَرْوِيق: تقطیر، تنقیہ، پاکیزگی۔ تَرْوِيقة: ناشتہ۔ اِرَاقة: بہانا، گرانا۔ اراقةُ الدماء: خونریزی، قتل و غارت۔ رَائِق: صاف، پاک۔

○ مال الروك: عوامی ملکیت۔

رول: رَوَّلَ الخبزةَ: روٹی کو گھی میں بھگونا۔ — الفرسُ: گھوڑے کی رال بہنا۔ الرُّوال جمع رَوَاوِيل: جانوروں کی رال۔ المِرْوَل: بہت رال گرانے والا۔

○ رَوَّلَ: رال ٹپکانا، بہانا، بہنے دینا۔ رُوَال: رال۔

○ رَوْل: کردار، کام۔

رام: رَامَ ـ رَوْمًا و مَرَامًا الشيءَ: کا ارادہ کرنا۔ صفت: رَائِم جمع رُوَّم و رُوَّام۔ رَوَّمَ فلانًا و به: کو خواہش دلانا، سے ارادہ کرانا۔ — رَائِهُ: یکے بعد دیگرے چیزوں کا ارادہ کرنا۔ المَرَام جمع مَرَامات: مقصد، مطلب۔

۲۔ رَوَّمَ: ٹھہرنا۔

۳۔ تَرَوَّمَ به: سے ٹھٹھا کرنا۔

۴۔ الرام (ن): درخت۔ الرَّامَة: جوہڑ، بادیہ میں ایک جگہ، شعر میں اس کا استعمال اکثر تثنیہ کے لفظ سے ہوتا ہے۔ الرَّوْم: کان کی لو۔ الرُّوْم: کان کی لو۔ (ك): گنے کی تلچھٹ کی تقطیر اور تخمیر کے ذریعے بنائی جانے والی شراب۔ — والاَرْوَام واحد رُومِيّ: بحر ابیض متوسط کے شمال میں بسنے والے لوگوں کی نسل۔ عیسائیوں کے ایک فرقہ کا نام۔ بحر الرُّوم: بحر ابیض متوسط۔ اسے البحر الابیض بھی کہا جاتا ہے۔ الرُّوْمَة: سریش جس سے تیر کا پر جوڑا جاتا ہے۔ رُوْمَة و رُومِيَة: اٹلی کا ایک شہر۔ اس سے نسبت کے لئے رُوْمَانِي۔ الرُّوْمَنطيقية او الرومانسية: رومانیت، تخیلیت۔

○ رَامَ ـ رَوْمًا و مَرَامًا ہ: کو چاہنا، کی خواہش کرنا، کی تمنا کرنا، حرص کرنا، آرزو کرنا۔ — ل ہ: کے لئے کی خواہش کرنا۔ — ہ: کو ڈھونڈنا، کی تلاش کرنا۔ علی مايُرام: اتنا اچھا جس کی کوئی امکان بھر خواہش کر سکے، بہت عمدہ حالت میں۔ رَامَ اللّٰه: رام اللہ: یروشلم (بیت المقدس، القدس) کے شمال میں مغربی اردن کا ایک شہر۔ رَوْم: خواہش، حسرت، تمنا۔ مَرام جمع مَرامات: خواہش، حسرت، تمنا، طلب، آرزو۔ الرُّوْم: رومی، بازنطینی۔ جمع اَرْوَام: یونانی آرتھوڈکس گرجا کے پیروکار۔ بحر الروم: بحر ابیض متوسط۔ رُومِي جمع اَرْوَام: رومی، بازنطینی، یونانی آرتھوڈکس (چرچ)۔ دِيك رُومِي: ایک قسم کا مرغ، بیل۔ جِبْنَة رومي: پنیر کی ایک قسم۔ رُوما و رُوْمَة: روما۔ رُومِيَة: روما۔ الرُّوْمَان: رومن، رومانی لوگ۔ رومانی: رومن، رومانی۔ رُومانيا: رومانیا (ملک)۔

○ رُوماتزم: وجع المفاصل، جوڑوں کا درد۔

○ رِوَنْد و رَاوَنْد: ریوند چینی (rhubarb)۔

ران: ۱۔ رَانَ ـ رَوْنًا الامرُ: سخت ہونا۔ — تِ الليلةُ: رات کے ہول کا سخت ہونا۔ الرَّوْن جمع رُؤُون: سختی۔ رُوْنَة الشيء: چیز کی سختی اور اس کا بڑا حصہ۔ کہا جاتا ہے: كشفَ اللّٰهُ عنك رُوْنَة هذا الامر: اللہ تعالی تجھ سے اس معاملہ کی سختی دور کرے۔ الأَرْوَنان: سخت دشوار۔ — والأَرْوَنانِيّ مؤنث اَرْوَنَانَة و اَرْوَنانِيَّة: ہر چیز کی سختی و تیزی مثلاً سردی و گرمی اور خوشی و غمی وغیرہ کی سختی و تیزی، شور و غل کی سختی۔ مَرُونٌ به: مغلوب۔

۲۔ الرَوَنْد والرِوَنْد والرَاوِند (ن): ریوند چینی، باغوں میں اگنے والا پودا جس کے پتے چوڑے ہوتے ہیں اور پکا کر پھل کی طرح کھائے جاتے ہیں۔ قبض کشا اور مقوی معدہ ہوتے ہیں۔

راه: رَاهَ ـ رَوْهًا و رُوَاهًا الماءُ: پانی کا سطح زمین پر لہریں مارنا۔

روی: ۱۔ رَوَى ـ رِوَايَةً الحديثَ: بات کو نقل کرنا، بیان کرنا۔ صفت: رَاوٍ جمع رُوَاة و راوُون۔ رَوَّى تَرْوِيَةً الشِّعْرَ: کو شعر کی روایت پر آمادہ کرنا۔ اَرْوَى اِرْوَاءً فلانًا الشِّعْرَ: کو شعر کی روایت پر آمادہ کرنا۔ تَرَوَّى تَرَوِّيًا الحديثَ: بات کی روایت کرنا، بات نقل کرنا۔ الرَّاوِيَة: حدیث یا شعر بیان کرنے والا۔ (تا مبالغہ کی ہے)۔

۲۔ رَوَى ـ رِوَايَةً الحبلَ: رسی بٹنا۔ — الرحلَ: کجاوہ کو اونٹ پر رسی سے باندھنا۔ اَرْوَى اِرْوَاءً الرِوَاءَ علی البعيرِ: اونٹ پر لادے ہوئے سامان کو رسی سے باندھنا۔ تَرَوَّتْ مفاصلُهُ: کے جوڑوں کا معتدل اور سخت ہونا۔ اِرْتَوَى اِرْتِوَاءً الحبلُ: رسی کا بٹنا۔ — تْ مفاصلُهُ: کے جوڑوں کا سخت اور معتدل ہونا۔ الرِوَاء جمع اَرْوِيَة و المِرْوَى جمع مَرَاوٍ و مَرَاوَى: وہ رسی جس سے جانور پر لدے ہوئے سامان کو باندھا جاتا ہے۔

۳۔ رَوَی - رِوَایَةَ القَوم: قوم کے لئے پانی لانا، طلب کرنا۔ رَوِیَ - رِیًّا و رَیًّا و رِوًی من الماء: پانی سے سیراب ہونا صفت: رَیَّان مؤنث رَیًّا جمع رِوَاء ۔ الشجرُ: درخت کا سرسبز ہونا۔ رَوَّی تَروِیَةً: سفر میں پانی ساتھ لے جانا۔ (یومُ التَّروِیَة: ماہ ذی الحجہ کا آٹھواں دن جس میں حجاج پانی لے کر جاتے ہیں)۔ ۔ النباتَ: پودے کو پانی دینا۔ أَروَی إروَاءً القومَ: لوگوں کو پانی سے سیراب کرنا۔ تَرَوَّی تَرَوِّیًا: پانی سے سیراب ہونا۔ ۔ القومُ: قوم کا سفر میں پانی ساتھ لے جانا۔ اِرتَوَی اِرتِوَاءً من الماء: پانی سے سیراب ہونا۔ الرَّاوِیَة جمع رَوَایَا: وہ جانور جس پر پانی لاد کر لایا جائے، پانی لانے کی مشک۔ الــرَّوُ: زرخیزی۔ الرَّوَی: سیراب کرنے والا، بہت پانی۔ الرَّوِیّ: پانی پلانے والا، ساقی، زور سے بارش برسانے والا بادل۔ ۔ من الشرب: پوری سیرابی والا۔ کہا جاتا ہے: شربت شربًا رَوِیًّا: میں نے خوب سیراب ہو کر پانی پیا۔ ماءٌ رَوِیّ: سیراب کرنے والا بہت پانی۔ کہا جاتا ہے: کأسٌ رَوِیَّة: سیراب کن پیالہ۔ الرُّوِیَّة: الرِّوق کا مؤنث۔ الرُّوَاء: خوش منظری (کہا جاتا ہے: رجلٌ له رُوَاءٌ: خوش منظر مرد)، چہرہ کی آب وتاب۔ الــرِّوَاء: سیراب کرنے والا بہت پانی، میٹھا پانی۔ الــرِّیّ: سیرابی خوش حالی، نعمت کی فراخی وفراوانی۔ الرِّیَّة: روی سے اسم النوع۔ عینٌ رَیَّة: بہت پانی والا چشمہ۔ کہا جاتا ہے: مــن ایــن رَیّتُکُم: تم پانی کہاں سے لاتے ہو۔ الــرَّیَّان مؤنث رَیَّا جمع رِوَاء: سیراب (کہا جاتا ہے: فلانٌ رَیَّانٌ مِن العلم و هم رِوَاءٌ منه: فلاں شخص بہت علم والا ہے، وہ بہت علم والے ہیں)۔ سرسبز ٹہنی۔ وجهٌ رَیَّانٌ: پر گوشت چہرہ۔

۴۔ رَوَّی فی الامر: کسی امر میں سوچ بچار کرنا۔ تَرَوَّی تَرَوِّیًا: غور وفکر کرنا۔ الرَّوِیّ: تندرست، سالم العقل اور صحیح البدن۔ الرَّوِیَّة: کسی امر میں سوچ بچار، غور وفکر۔

۵۔ الــرِّیَّا: عمدہ خوشبو۔ الــرِّیَّة (ع ا): پھیپھڑا اریَّةُ البحر: ایک سمندری جانور۔ الــرَّوِیّ: قافیہ کا حرف۔ الــرَّوِیَّة: حاجت، قرض وغیرہ کا بقیہ۔ الأُروِیَّة والإروِیَّة جمع أَرَاوِیّ و أَرَاوٍ و أَروَی (ح): پہاڑی بکری (مذکر ومؤنث)۔

○ رَوِیَ - رَیًّا و رِیًّا: جی بھر کر پینا، پیاس بجھانا، سیراب ہونا۔ رَوَی - علی/ل: کو پانی لاکر دینا۔ ۔ ہ: کو پانی دینا۔ رَوَی - رِوَایَةً ہ ل: کو کچھ بتانا، سے کچھ بیان کرنا۔ ۔ ہ: کچھ بیان کرنا، کی اطلاع دینا، خبر دینا، کی رپورٹ کرنا، کی رپٹ لکھوانا، کا حال بیان کرنا۔ ۔ ہ عن: کو کے حوالے سے منتقل کرنا۔ ۔ عن: کا حوالہ دینا یا پیش کرنا، سے اقتباس پیش کرنا۔ رَوَّی ہ: کی پیاس بجھانا۔ ۔ ہ: کو پانی دینا، کی آبپاشی کرنا، آبیاری کرنا۔ اَروَی ہ: کو پانی دینا، کی پیاس بجھانا۔ ۔ ہ: پھولوں وغیرہ کو پانی دینا۔ ۔ ہ: کو تر کرنا، بھگونا۔ تَرَوَّی ہ عن: کو سے حاصل کرنا، نکالنا۔ ۔ فی: پر غور کرنا، پر غور وفکر کرنا۔ اِرتَوَی: اپنی پیاس بجھانا، پینے کے لئے پانی ساتھ رکھنا، پینے کو پانی دیا جانا، پانی دیا جانا، آبپاشی کیا جانا، آبیاری کیا جانا، کسی سند سے معلومات حاصل کرنا۔ رِیّ: (پیاس) بجھانا۔ رِیّ و رَیّ: پانی دینا، آبپاشی۔ آبیاری، تر کرنا، بھگونا۔ رَیًّا: خوشبو۔ رَوِیّ: پیاس بجھانے والا۔ رَوِی: قافیہ کا حرف، قافیہ۔ ذو رَوِیٍّ واحد: یکسانی کے باعث اکتا دینے والا (گیت)۔ رَوَاء: تازہ (پانی)۔ رُوَاء: دلکشی، جاذبیت، خوبصورتی، مرغوب شکل۔ رَوِیَّة: سوچ بچار، غور وفکر، تامل، غور۔ عــن رَوِیة: دیدہ دانستہ، جان بوجھ کر، سوچ سمجھ کر، قصداً، ارادۃً، ارادے سے۔ عَــنْ غیــرِ رویةٍ: تیاری کے بغیر، بیساختہ، اتفاقاً، یونہی۔ رِوَایَة جمــع رِوَایَات: کہانی، رپورٹ، سرگذشت، کیفیت، تفصیل، ناول، کھیل، ڈرامہ، فلم۔ رِوَایَةٌ مُحزِنَةٌ: حزنیہ، المیہ، ٹریجڈی۔ روایة مسرحیة: سٹیج پلے۔ روایة سینمائیة: فلم۔ روایة مُضحِکة: طربیہ، دلچسپ قصہ۔ روایة غِنَائِیة: غنائیہ، اوپرا (opera)۔ روایة قِصَصِیة یا قَصَصِیة: ناول۔ روایة تمثیلیة: ڈرامہ، کھیل۔ روایة ناطقة: گویا فلم۔ روایة هَزْلِیَة: طربیہ، مزاحیہ۔ رِوَائی: ناول نگار، ڈرامہ نویس، تمثیل نگار، مصنف، قلمکار۔ رَیَّان مونث رَیَّا جمع رِوَاء: پانی سے سیراب، اچھی طرح پانی دیا ہوا، خوب آبپاشی کیا ہوا، خوب آبیاری کیا ہوا، بافراط پیدا ہونے والا، گھنا اور طراوت والا، ہرا بھرا، سرسبز، گول مٹول، بھرا بھرا (چہرہ)، رس بھرا، رسیلا، تازہ، خوبصورت، حسین۔ تَروِیة: سوچ بچار، غور وفکر، غور۔ اِروَائی: آبپاشی کا، آبپاشی کیا ہوا۔ تَرَوٍّ: سوچ بچار، غور وفکر، غور۔ رَاوٍ جمــع رَاوِیُون و رُوَاة و رَاوِیَة جمع رَوَایَا: قدیم عربی شاعری کا بالخصوص بیان کنندہ، راوی، کہانی کہنے والا، روایات بیان کرنے والا۔ مَــروِیَــات: کہانیاں، قصے، روایات۔

راب: ۱۔ رَابَ - رَیبًا ہُ: کو شک یا تہمت میں ڈالنا، بداعتمادی میں ڈالنا، پریشانی میں ڈالنا۔ اَرَابَ اِرَابَةً ہُ: کو شک میں ڈالنا، پر تہمت لگانا، پریشان کرنا۔ ۔ الــرَّجلُ او الامرُ: قابل شک ہونا۔ کہا جاتا ہے: اَرَابَهُ منه امرٌ: اس نے اس کے ساتھ بدگمانی کی اور تہمت کا یقین نہیں کیا۔ اِرْتَـابَ اِرْتِیـابًا من الشیء: کسی چیز میں شک کرنا۔ ۔ بفلان: کسی پر تہمت لگانا۔ اِستَرَابَ اِستِرَابَةً: شک میں پڑنا، کسی سے کوئی شک کی چیز دیکھنا۔ الــرَّیب: شک، بے اعتقادی، تہمت۔ الرِّیبَة جمع رِیَب: شک، تہمت، بے چینی، بے کلی۔

۲۔ رَابَ - رَیبًا ہُ: کسی میں کوئی ناپسندیدہ چیز دیکھنا۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ لایَـرِیبُه احدٌ بشیء: فلاں شخص پر کوئی اعتراض نہیں کرتا اور نہ اسے پریشان کرتا ہے۔ اَرَابَ اِرَابَةً ہُ: کو پریشان کرنا، بے قرار کرنا۔ تَـرَیَّبَ تَرَیُّبًا منه: سے خوف زدہ ہونا، ڈرنا۔ ۔ بـه: کسی سے کوئی شک میں ڈالنے والی بات دیکھنا۔ اِرتَابَ اِرتِیابًا بفلان: کسی میں کوئی شک میں ڈالنے والی بات دیکھنا۔ اِستَـرَابَ اِستِرَابَةً به: کسی سے کوئی شک کی چیز دیکھنا۔ الرَّیب: حاجت، ضرورت۔ رَیــبُ المَنُـون: نصیب کا ناقابل پیشین گوئی پلٹا، ڈراؤنا انجام، بدنصیبی، بدبختی۔ الــرِّیبَة جمــع رِیَب: بے کلی، بے چینی۔ امرٌ رَیَّابٌ: ڈرانے والا معاملہ۔

○ رَابَ - رَیبًا ہ: کو کے بارے میں پریشان کرنا، بے چین کرنا، بے آرام کرنا، ڈرانا، گھبرا دینا، دہشت زدہ کرنا، شک وشبہ، بدگمانی یا اندیشہ میں ڈالنا۔ ۔ ہ ان: کو کے بارے میں سنجیدگی سے سوچنے کا باعث ہونا یا کچھ کرنے سے پہلے ہچکچاہٹ میں ڈالنا۔ ۔ ہ: کو بے چین کرنا، پر شک وشبہ ڈالنا، کو شک وشبہ کی روشنی میں دیکھنا۔ ۔ ہ: میں شک وشبہ کرنا۔ اَرَابَ ہ: کو پریشان کرنا، بے چین کرنا، بے آرام کرنا، ڈراؤنا، گھبرا دینا، چونکا دینا، شک وشبہ، بدگمانی یا اندیشہ میں ڈالنا۔ تَرَیَّبَ فی/ب: کے بارے میں شکوک یا اندیشے رکھنا، شبہ کرنا۔ اِرتَابَ: مشتبہ ہونا، مشکوک ہونا، دھوکے یا فریب کا شبہ کرنا۔ ۔ فی/ب: پر شبہ کرنا، شک کرنا، بے اعتباری کرنا، کو شبہ کی نظر سے دیکھنا، کو مشکوک سمجھنا، کو ماننے میں پس وپیش کرنا، کا امتحان کرنا، پر شک وشبہ کرنا، کی صحت میں شک کرنا،

معترض ہونا، کے بارے میں شکوک وشبہات یا اندیشے رکھنا۔ بین: کے مابین پس وپیش کرنا۔اِستَرابَ فی: کے بارے میں شک کرنا۔ —— : مشتبہ ہونا، مشکوک ہونا، اندیشے اور وسوسے رکھنا، شکوک وشبہات کو دل میں جگہ دینا یا ذہن میں رکھنا۔رَیب: شک، شک وشبہ، بدگمانی، اندیشہ، تذبذب، غیر یقینی حالت۔

لاریب: بلاشبہ، بیشک، یقیناً، غالباً۔لاریبَ فیه: اس کے متعلق کوئی شک وشبہ نہیں۔رِیبَة جمع رِیَب: شک وشبہ، شبہ، بدگمانی، بے اعتمادی۔اِرتیاب: شک وشبہ، شبہ، بدگمانی، بے اعتمادی، عدم اعتماد۔مُریب: شک وشبہ ابھارنے والا، مشتبہ، شکی۔مُرتاب: شک و شبہ کرنے والا، مشکوک، مشتبہ، شکی، شک و شبہ کی نظر سے دیکھنے والا، متشکک۔مرتاب (فیه یا به): جس میں شک و شبہ ہو، مشکوک، مشتبہ، مشکوک چال چلن کا، شکی۔مرتابٌ فی أمرِهٖ: مشتبہ، مشکوک چال چلن کا، جس پر غلط کاری کا شبہ ہو۔مُستَرِیب فی: کے بارے میں مشکوک، مشتبہ۔—— : مشتبہ، شکی۔مُستَراب (فیه): مشتبہ، شکی۔

راث: اراثَ - ریثًا: دیر کرنا، تاخیر کرنا۔رَیَّثَ: تھکنا۔کہا جاتا ہے:رَیَّثَ عما کان علیه: وہ اپنی پہلی حالت تک پہنچنے میں قاصر رہا۔اَراثَ اِراثَةً ہٗ: کو دیر کرانا۔تَرَیَّثَ: دیر کرنا، تاخیر کرنا۔اِستَراثَ اِستِراثَةً ہٗ: کو دیر کرنے والا پانا یا سمجھنا۔الرَّیث: زمانہ کی مہلت کا عرصہ یا مقدار۔کہا جاتا ہے: وقف رَیثَما صَلَّینا: وہ ہمارے نماز پڑھنے تک ٹھہرا رہا۔ماقعدتُ عنده اِلاَّ رَیثَ اَعقِدُ شِسعِی: میں اس کے پاس صرف اتنا عرصہ بیٹھا کہ اپنی جوتی کا تسمہ باندھ لوں۔اس سے ضرب المثل ہے:رُبَّ عجلةٍ أعقبتْ رَیثًا: بسا اوقات جلدی کرنا تاخیر کرنے کا باعث ہوتا ہے۔الرَّیِّث: دیر کرنے والا۔رجلٌ مُرَیَّثٌ العینین: کمزور نظر والا مرد۔

۲۔رَیَّثَ الشیءَ: کو نرم کرنا۔

ⓒ راثَ - رَیثًا: ہچکچانا، پس وپیش کرنا، تاخیر کرنا، دیر لگانا، دیر میں آنا یا پہنچنا۔تَرَیَّثَ: ہچکچانا، پس وپیش کرنا، تاخیر کرنا، دیر لگانا، دیر کرنا، سست ہونا، کاہل ہونا۔—— فی/ب: پر طویل اور مکمل غور وخوض کرنا۔ —— : رکنا۔—— فی: کسی جگہ ٹھہرنا، کسی جگہ کے چکر لگاتے رہنا۔—— : صبر کرنا، موقع کی تاک میں ہونا، موقع کا انتظار کرنا۔ دفع الوقتی کرنا، انتظار کرنا۔رَیثَما: جب تک، کے دوران میں، جب، جب تک کہ، تک۔

راخ: راخَ - رَیخًا و رَیَخانًا و رُیُوخًا: ذلیل ہونا، ڈھیلا ہونا۔رَیَّخَ ہٗ: کو سست کرنا، کمزور کرنا۔المَرِیخ جمع اَمرِخَة: سینگ کے جوف میں پائی جانے والی چھوٹی سی نازک ہڈی۔

ⓒ رَیخ: جرمنی کی جمہوری حکومت، جمہوریہ جرمنی Reich: جرمنی کی (سابقہ) ریاست یا مملکت۔

راس: راسَ - رَیسًا و رَیَسانًا: متکبرانہ چال چلنا۔ —— الشیءَ: کی پوری حفاظت کرنا۔—— القومَ: پر غالب آنا، برتری حاصل کرنا۔الرَّیِّس: قوم کا سردار جیسے سربراہ۔

ⓒ رَیِّس: بمعنی رئیس۔میٹ (mate)، کپتان سے نیچے بحری جہاز کا ایک افسر۔رَیِّس ممتاز: درجہ سوم کا چھوٹا افسر (بحریہ کا ایک منصب)۔رِیاسَة بمعنی رِئاسة: دیکھو رأس۔رِیاسِی: صدارتی۔

راش: اراشَ - رَیشًا: مال وسامان جمع کرنا، مالدار ہوجانا، امیر ہوجانا۔رجلٌ راشٌ: مالدار آدمی۔الرِّیش: سامان واسباب۔الرِّیش: مال، سرسبزی۔الرِّیاش: عمدہ سامان واسباب، مال، سرسبزی۔رجلٌ أرْیَش: مال ولباس والا۔

۲۔راشَ - رَیشًا السهمَ: تیر میں پر لگانا۔—— ہٗ: کو کھلانا، پہنانا، روٹی کپڑا دینا، کی مدد کرنا، کو مالدار بنانا۔—— ہٗ مالاً: کو مال دینا۔—— من حالِهٖ: کے حال کی اصلاح کرنا۔کہا جاتا ہے:فلانٌ لایریش و لایَبری: فلاں شخص نہ نقصان دہ ہے نہ نفع رساں۔لاتَرِش عَلَیَّ: میرے کلام میں دخل نہ دو۔رَیَّشَ السهمَ: تیر میں پر لگانا۔—— السقمُ فلانًا: بیماری کا کسی کو کمزور کر دینا۔اَراشَ السهمَ: تیر میں پر لگانا۔تَرَیَّشَ: آسودہ حال ہونا۔اِرتاشَ: آسودہ حال ہونا۔—— السهمَ: تیر میں پر لگانا۔الرّاش جمع أرْیاش: پرندے کا پر۔طیرٌ راشٌ مونث راشَة: پر نکلا ہوا پرندہ۔رمحٌ راشٌ: کمزور تیر۔جملٌ راشٌ: کمزور اونٹ۔کلاءٌ ریش و رَیِّش: بہت پتوں والی گھاس۔الرِّیش واحد رِیشَة جمع رِیاش و أرْیاش: پرندے کے پر، فاخرانہ لباس، معاش۔رِیشَة (مو): مضراب پر کا قلم، چونچ کی شکل کی دھات جو لکھنے کے کام میں آتی ہے، نب۔الرَّیَش: کان یا چہرے پر کے گھنے بال۔الرائش: پر لگا ہوا تیر، رشوت کا دلال۔الرَّیّاش من النوق: کانوں اور چہرے پر گھنے بالوں والی اونٹنی۔الرِّیاش: لباس فاخرہ، معاش۔الأرْیَش مونث رَیشاءُ جمع رِیش: کانوں یا چہرے پر بہت بال رکھنے والا۔الرَّیّاش: تیروں پر پر لگانے والا۔المَرِیش من السهام: پر لگایا ہوا تیر۔المُرَیَّش: بہت بالوں والا، کم گوشت والا، کمزور پشت والا۔—— من السهام: پر لگایا ہوا تیر۔—— من الرجال: شاہی اعزاز کا پر پگڑی میں رکھنے والا۔البُرد المُرَیَّش: وہ چادر جس پر پروں کی تصویریں بنی ہوئی ہوں۔

ⓒ راشَ - رَیشًا ہٗ: پر پر لگانا، کو پروں سے آراستہ کرنا۔—— : اپنا گھر بھرنا، دولتمند ہوجانا۔رَیَّشَ ہٗ: کو پروں سے آراستہ کرنا، پر پر لگانا یا جمانا، پرندہ کا پر اُگانا۔تَرَیَّشَ: (پرندہ کا) پر اُگانا، دولتمند ہوجانا۔رِیش: (اسم جنس واحد رِیشَة) جمع رِیاش و أرْیاش: پرندوں کے پر، پر، پنکھ، پرندے کے بال و پر، ملبوسات، کپڑے، خارجی شکل، (برش وغیرہ کے) کڑے بال۔رِیشَة جمع رِیشات: پر، پر جس کا قلم بناتے ہیں، بڑا پر، پر کا قلم، لکھنے کا قلم (نیز ریشة الکتابة)؛ (مصور کا) برش، مضراب، نشتر، (بانسری وغیرہ کا) نرکل، ایک قسم کی لے، دوہری بانسری۔وزن الرِّیشَة: ڈیڑھ من سے کم کا کے باز۔رِیشی: پر کا، پروں کا، پر لگا ہوا، ہوا کا سا تیز، پروں سے سجا ہوا، پروالا، پردار، پر کی شکل کا۔رِیاش: گھریلو سامان، فرنیچر، ساز وسامان۔

ریط: الرَّیطَة جمع رَیط و رِیاط: ایک پاٹ کی چادر، ہر چادر نما کپڑا، کفن۔الرائِطَة: ایک پاٹ کی چادر، ہر چادر نما کپڑا، کفن۔

راع: راعَ - رَیعًا و رُیُوعًا و رِیاعًا و رَیَعانًا الشیءُ: نشوونما پانا، زیادہ ہونا، بڑھنا۔—— الزرعُ: کھیتی کا بڑھنا۔رَیَّعَ الطعامُ: بڑھنا، زیادہ ہونا۔ —— الطعامَ: کھانے کو بڑھانا، زیادہ کرنا۔اَراعَ اِراعَةً الزرعُ: فصل کا بڑھنا۔—— اللّٰهُ الزرعَ: اللہ تعالیٰ کا فصل کو بڑھانا۔—— القومُ: قوم کی فصل کا نشوونما پانا اور بڑھنا۔—— تِ الإبلُ: اونٹوں کا کثیر الاولاد ہونا۔تَرَیَّعَ تْ یداهُ بالجود: بخشش کا ہاتھ کھولنا۔اِستَراعَ اِستِراعَةً تْ یداهُ بالجود: بخشش کا ہاتھ کھولنا، سخاوت کی داد دینا۔الرَّیع: ہر چیز کی زیادتی۔(کہا جاتا ہے:لیس لهٗ رَیع: اس کے لئے پیداوار نہیں، غلہ نہیں)۔—— من کل شیءٍ: ہر چیز کا اول اور بہتر حصہ۔—— من الضحی: چاشت کے وقت کی روشنی۔—— من الدِّرع: زرہ کے دامن اور آستین کی زیادتی۔الرَّیعان من کل شیءٍ: ہر چیز کا اول و عمدہ حصہ۔جیسے آغاز شباب۔ناقة رَیعانة

و مِرْيَاع: بہت دودھ دینے والی اونٹنی اور جلد دودھ دینے والی۔ مطرٌ مُرِيْعٌ: سرسبزی اور خوشحالی لانے والی بارش۔ ارضٌ مَرِيعَةٌ: سرسبزی والی زمین۔

۲- رَاعَ - رَيْعًا السرابُ: سراب کا حرکت کرنا۔ ــ منه: سے ڈرنا۔ ــ عنه و اليه: کی طرف لوٹنا، واپس آنا۔ کہا جاتا ہے: هربت الابلُ فصاح لها الراعي فراعت اليه: اونٹ بھاگ پڑے، چرواہے نے انہیں پکارا تو اس کے پاس واپس آگئے۔ فلانٌ لايَرِيعُ لكلامك: فلاں شخص تمہاری بات نہیں مانتا۔ تَرَيَّعَ: مضطرب ہونا۔ ــ السرابُ: سراب کا کبھی ظاہر ہونا اور کبھی ناپید ہونا۔ الرَّيْع (مص): سراب کی حرکت، خوف۔ رَيْعَانُ السراب: متحرک سیراب۔

۳- رَبَّعَ القومُ: لوگوں کا جمع ہونا، اکٹھا ہونا۔ تَرَيَّعَ القومُ: لوگوں کا جمع ہونا۔ الرِّيْعَة: اکٹھی جماعت۔

۴- تَرَيَّعَ: ٹھہرنا، حیران ہونا۔ اِسْتَرَاعَ استراعةً: حیران ہونا۔

۵- تَرَيَّعَ الماءُ: پانی کا جاری ہونا۔ الرِّيْع جمع رِيَاع و رُيُوع و ارْيَاع: وادی کی بلندی سے پانی بہنے کی جگہ۔

۶- الرِّيْع جمع رِيَاع و رُيُوع و ارْيَاع: بلند ٹیلہ، اونچی جگہ، کشادہ پہاڑی راستہ، گرجا، کبوتروں کا برج۔ الرِّيْعَة: بلند زمین۔

○ رَاعَ - رَيْعًا و رُيُوعًا و رِيَاعًا و رَيَعَانًا: زیادہ ہونا، بڑھنا، پھلنا پھولنا، سرسبز ہونا، پنپنا، فروغ پانا۔ رَيَّعَ ه: کو زیادہ کرنا، بڑھانا۔ رَيْع جمع رُيُوع: پیداوار، فصل، نفع، منافع، آمدنی، محاصل، بکری، (زمینداری سے) آمدنی، سود، حق ملکیت کا معاوضہ: اول نمبر، سب سے اچھا، بہترین، انتہائی پسندیدہ حصہ۔ رَيْعُ الشباب: عنفوان شباب۔ رَيْعَان: اول نمبر، سب سے اچھا، بہترین، انتہائی پسندیدہ حصہ۔ في ريعان الشباب: عنفوان شباب میں۔ في رَيْعان النهار: دن دیہاڑے۔ ارضٌ مَرِيْعَةٌ: بارآور، زرخیز یا پیداواری زمین۔ تَارِيع: غیر منقولہ جائداد کے متعلق زمین کی پیمائش۔

• مِساحَةُ التاريع: مساحت۔ رَائِعَة: في رائعةِ النهار: دن دیہاڑے۔

راف: ۱- رَافَ - رَيْفًا: سرسبز زمین میں آنا۔ ــ تِ الماشيةُ: مویشی کا سبزہ چرنا۔ ارَافَ اِرَافَةً المكانُ: کسی جگہ کا سرسبز ہونا۔ ارْيَفَ اِرْيَافًا: سرسبز زمین میں آنا۔ ــ المكانُ: کسی جگہ کا سرسبز ہونا۔ تَرَيَّفَ: سرسبز زمین میں آنا۔ الرِّيْف جمع ارْيَاف و رُيُوف (ز): کھیتوں والی اور سرسبز زمین۔ اسی سے ہے مصر کی مشہور کھیتوں والی سرسبز زمین (یعنی ریف مصر) پانی کے قریب کی زمین، کھانے پینے کی فراخی و فراوانی۔ مكانٌ رَيِّف مؤنث رَيِّفَة: زرخیز، بار آور، سرسبز جگہ۔

۲- رَايَفَ مُرايَفَةً للظِنَّة: تہمت کے قریب ہونا۔

۳- الرَّاف: شراب۔

○ رِيْف جمع ارْيَاف: زرخیز، کاشت شدہ زمین سرسبز اور اچھی فصل دینے والی زمین، دیہات، مفصلات، دیہاتی علاقہ، دیہات کا علاقہ۔ الريف يا ريفُ مِصر: پست ترمصر۔ ساحل الريف: شمال مشرقی مراکش کا ساحلی اور پہاڑی علاقہ۔ رِيْفِي: دیہاتی، گنوار، اجڈ، دیہاتی علاقہ کا کسان، کاشتکار، تنگدلانہ، باہم مربوط، گنوار، گھامڑ، کندہ، ناتراش، مراکش کے ریف کا باشندہ۔

راق: ۱- رَاقَ - رَيْقًا الماءُ على وجه الارض: پانی کا سطح زمین پر بہہ پڑنا۔ ــ السرابُ: سراب کا زمین پر چمکنا، حرکت کرنا۔ ــ الشيءُ: چمکنا۔ رَيَّقَ هُ الشراب: کو صاف شراب پلانا۔ ارَاقَ اراقةً الماءَ: پانی گرانا۔ تَرَيَّقَ السرابُ: سراب کا چمکنا، حرکت کرنا۔ الرَّيْق (مص): پانی، باطل۔ الرائِق (فا): خالص، صاف۔

۲- رَاقَ - رَيْقًا و رُيُوقًا بنفسه: جان دینا۔

۳- الرَّيْق من كل شيء: ہر چیز کا اول اور بہتر یا عمدہ حصہ۔ خُبزٌ رَيِّقٌ: بغیر سالن کے روکھی روٹی۔ الرِّيْق جمع ارْيَاق و رِيَاق: تھوک (کہا جاتا ہے: انی على الريق: میں نے ابھی تک کوئی چیز نہ کھائی ہے نہ پی ہے یعنی نہار منہ ہوں۔ شربتُ على الريق و على ريق النفس او رِيْقَةِ النفس: میں نے نہار منہ پیا یعنی کچھ کھانے سے پہلے پیا) قوت، بقیہ جان۔ الرِّيقَة: تھوک۔ الرائِق: نہار منہ والا، تہی دست۔ الماءُ الرائِقُ: نہار منہ پیا جانے والا پانی۔ خبزٌ رائق: روکھی روٹی۔ الرَّيِّق: نہار منہ والا۔ ــ والرَّيُّوق من كل شيء: ہر چیز کا اول اور عمدہ حصہ۔ التَرْوِيْقَة: صبح کو کھائی جانے والی چیز (عام لوگوں کی زبان میں)۔

○ رَاقَ - رَيْقًا: چمکنا، روشن ہونا، دمکنا، تمتمانا، جلنا، بہنا، گرنا۔ ارَاقَ: بہانا، گرانا۔ رِيْق و رِيْقَة جمع ارْيَاق: تھوک، لعاب دہن۔ على الريق: ناشتہ سے قبل، نہار منہ، خالی پیٹ۔ بَلَعَ رِيقَهُ و اِبْتَلَعَ رِيقَهُ: اپنا تھوک نگلنا، دم سادھ لینا، تھوڑی دیر کے لئے آرام کرنا، تھوڑا سا وقفہ کرنا، غصہ میں اپنے آپ کو قابو میں رکھنا۔ بَلَّعَهُ رِيقَهُ: کو وقفہ کرنے دینا، کو دم سادھ لینے دینا۔ اَجْرَى الريقَ: تھوک بہانا، منہ میں پانی آجانا، بھوک تیز کرنا۔ لايَجِفُّ له ريقٌ: وہ بولتے تھکتا نہیں، وہ لگاتار بولتا ہے۔ رَيِّق: في رَيِّقِ الشباب: جوانی کے پورے جوبن میں۔

رال: رَالَ - رَيْلاً الصبيُّ: بچے کے منہ سے رال ٹپکنا۔ الرِّيَال: رال، چاندی کا بڑا سکہ۔ (ہسپانی لفظ)۔

○ رَالَ - رَيْلاً و رَيَّلَ: رال بہانا، رال بہنے دینا، رال ٹپکانا۔ مَرْيَلَة: پیش بند۔ مَرْيُول: شلوکہ، بب (bib)۔

رام: ۱- رَامَ - رَيْمًا حملُ البعير: اونٹ کے بوجھ کا جھکنا۔ ــ عنه: سے دور ہونا۔ ــ المكانَ ومنه: کسی جگہ سے جدا ہونا۔ کہا جاتا ہے: مارام يفعل كذا: وہ ایسا کرتا رہا۔ اس کا عمل "کان" جیسا ہوتا ہے۔ ــ رَيْمًا و رَيَمَانًا الجرحُ: زخم کا بھرنا، مندمل ہونا۔

۲- رَامَ - رَيْمًا بالمكان: کسی جگہ اقامت کرنا، رہنا۔ رِيمَ به: چھوڑ دیا جانا۔ رَيَّمَ تَرْيِيمًا بالمكان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ ــ تِ السحابةُ: بادل کا چھایا رہنا۔

۳- رَيَّمَ تَرْيِيمًا على كذا: میں بڑھنا۔ الرَّيْم: فضل و زیادتی۔ آپ کہتے ہیں: في هذا العِدْلِ رَيمٌ على الآخر: یہ بورا دوسری طرف کے بورے سے بھاری ہے۔

۴- الرَّيْم: پہاڑی، قبر، قبر کا درمیان، تاریکی چھانے تک دن کا آخری حصہ، وقت کا لمبا عرصہ، لمبی گھڑی، سیڑھی کا درجہ۔ ــ والرِيم (ح): خالص سفید ہرنی۔

○ رَامَ - رَيْمًا: دور ہونا، حرکت میں آنا، ہٹنا، سرکنا، ہلنا۔ ــ ه: کسی جگہ کو چھوڑ دینا، چھوڑ جانا۔ مارامَ مكانَهُ: اپنی جگہ سے نہ ہٹنا، نہ حرکت کرنا۔ رَيَّمَ بالمكان: کسی جگہ ٹھہرنا، رہنا۔ ــ على: پر دھونس جمانا۔ رِيم: جھاگ، کف۔ تَرْيِيم: دھونس جمانا، رعب جمانا، تحکمانہ انداز اختیار کرنا، دھوکہ، ٹھگی۔ ــ رِيم بمعنی رئم: سفید بارہ سنگھا۔

ران: ۱- رَانَ - رَيْنًا و رُيُونًا الشيءُ فلانًا و عليه و به: پر غالب آنا۔ آپ کہتے ہیں: رَانَ هواه على قلبه: اس کی خواہش نے اس کے دل پر غلبہ پالیا۔

ـ ثَ نفسُهُ: جی کا بگڑنا، متلانا۔ ـ الموتُ علیه و بـه: کوموت آجانا۔ رِیْن به: مرنا، ایسی مشکل میں پڑنا جس سے نکل نہ سکے، غم میں پڑنا۔ اَرَانَ اِرَانَةً الـقـومُ: قوم کا ہلاک شدہ مویشیوں والا ہونا صفت: مُرِیْنُون۔ الـرَیْن: میل کچیل، زنگار۔ الرَیْنَة: شراب۔ رجُلٌ مَرِیْنٌ علیه: گھراہوا۔

۲۔ الران: موزہ نما جوتہ۔

⌣ رَانَ - رَیْناً ه / علی و به: پر قابض ہونا، قبضہ کرنا۔ ــ ه/ب/علی: جذبہ کا کسی پر گرفت کرلینا، کومغلوب کرلینا۔ ــ علی: پر آپڑنا، ٹوٹ پڑنا، پر چڑھ دوڑنا۔ ــ علی: (خاموش وغیرہ کا ایک کمرے میں) طاری ہونا، عام ہونا۔

راہ: رَاهَ - رَیْهًا الـرجـلُ: آنا جانا، آمدورفت کرنا۔ رَیَّهَ تَرْیِیْهًا الرجلَ: کوآمدورفت کرانا۔ تَرَیَّهَ السرابُ: سراب کا کبھی چمکنا کبھی بجھنا۔

ریی: رَیَّی الرایةَ: جھنڈا بنانا۔ اَرْیَی اِرْیَاء الرایةَ: جھنڈا گاڑنا۔ الرَایَة جمع رَایَات و رایٌ: نصب شدہ نشان، لشکر کا جھنڈا، علم، لوا سے بڑا ہوتا ہے اور اسکی کنیت اُمّ الحرب ہے۔ الرَیّ: ملک فارس میں ایک شہر ہے۔ نسبت کے لئے الرازی آتا ہے۔ عیـنٌ رَیَّةٌ: بہت پانی والا چشمہ، (دیکھو روی)۔ الـرِیّ: خوش منظر، خوش شکل۔ کہا جاتا ہے: لِـفُـلانٍ رِیٌّ حسنٌ: فلاں شخص خوش شکل ہے۔

# ز

ز: تلفظ زاء :حروف تہجی کا گیارہواں حرف اس کا تلفظ زبان کی نوک سے کیا جاتا ہے۔حروف ابجد میں اس کا عدد سات(۷) ہے۔

زأب :ا- زَأَبَ -زَأباً :بے تحاشا پینا۔ الدهرُ به : زمانہ کا پھرنا۔ الماشيةَ :مویشیوں کو ہانکنا۔ بحمله :کا بوجھ کھینچنا۔ زأب وازدأب ازدِئاباً القربةَ :پانی کی مشک کو دوڑ کر لے آنا۔

○ زاؤوق :پارہ، سیماب۔

۲- زَأبَـرَ الثوبُ :کپڑے کا روئیں دار ہونا۔ الثوبَ : کپڑے کا رواں نکالنا۔ الزِئبرُو الزُؤبُر و الزِؤبَر: کپڑے کا رواں کہا جاتا ہے۔ ذهبتِ الايام بنضارتِهِ ونفضت زئبَرَه :زمانہ اس کی رونق لے گیا اور اس کے روئیں کو جھاڑ دیا یعنی اس کا زمانہ پرانا ہوگیا۔

۳- زَأبَقَ الشيءَ : (پر) پارہ کی قلعی کرنا۔ الزئبق والزِئبَق(ک) :پارہ،عوام اسے "ذَيبق" کہتے ہیں۔ اس کی علامت Hg ہے۔(فارسی لفظ ہے)۔

زأج : زَأَجَ -زَأجاً بينهم : (میں) پھوٹ ڈالنا اور ان کو ایک دوسرے کے خلاف اکسانا۔ ایک کو دوسرے پر مسلط کرنا۔

○ زاج :گندھک کا تیزاب۔

زأد: زَأدَه - زَأدًا و زَأَدًا و زُؤدًا و زُؤُدًا ه: (کو) خوف زدہ کرنا۔ الزُؤد و الزُؤُد :گھبراہٹ۔ ليلةٌ مَزؤُودة:خوف اور گھبراہٹ کی رات۔

زأر: زَأَرَ -ـِ زَئيرًا - زئيراً وزَأرًا و تزأرًا و أزأر ازآراً و تزأّر الأسدُ :شیر کا دھاڑنا۔ زَئِر و زائِر و مُزئِر: دھاڑنے والا۔ و- الفحلُ :سانڈ کا آواز کو گڑگڑانا۔ الزَأرة : ایک بار کی دھاڑ، جنگل، جھاڑی، باغ۔ من الابل والغنم :اونٹوں اور بکریوں کا گنجان ریوڑ۔

○ زَئير :گرج، دھاڑ، ڈکار۔

زاز :ا- زَأزَأَ :سر اور دم اٹھا کر جلدی جلدی چلنا۔ و- الشيءَ : (کو) حرکت دینا۔ تـزأزأ :پہلو ہلاتے ہوئے چلنا۔و- الشيءُ :کسی چیز کا حرکت کرنا اور ادھر ادھر ہلنا۔

۲- زَأزَأَه : کو خوف زدہ کرنا۔ تـزأزأ :ڈر کر چھپ جانا۔ و- منه : (سے) ڈر کر عاجزی کرنا۔

○ زَأَطَ ـــ زِئاطاً :چلانا، شور مچانا، گلا پھاڑ پھاڑ کر یا چیخ چیخ کر کہنا۔

○ زاغ جمع زِغان :کوا

زَأف :ا- زَأَفَ -زَأفاً ه: (سے) جلدی کرانا۔ اِزْأف اِزْآفاً عليه :(زخمی کو ختم کر دینا۔(کو ختم کرنا اور تباہ کرنا۔ الزُؤاف :جلدی کرانا۔ موتٌ زُؤاف :جلد موت۔

۲- ازْأف ه بطنُهُ :کو پیٹ کا بوجھ ڈال کر حرکت نہ کرنے دینا۔

زأك: زَأَكَ -زَأكاناً :مٹک کر چلنا۔ تَزَاءَكَ تزاؤُكاً منه :سے شرمانا، حیا کرنا۔

زأم :ا- زَأَمَ -زَأماً و زُؤاماً :جلدی سے مرجانا۔ الموتُ الزُؤام :جلد موت، ناخوشگوار موت۔

۲- زَأَمَ -زَأماً و زُؤاماً :ڈٹ کر کھانا۔ الزَأمة :بہت کھانا پینا، حاجت۔ من الطعام :کھانے کا کافی ذخیرہ۔

۳- زأم ـــ زَأماً و زُؤاماً لي كلمةً :ایسی بات منہ سے نکالنا جس کے حق و باطل کا پتہ نہ ہو۔ کہتے ہیں۔ مازأم بحرف یعنی وہ کچھ نہیں بولا۔ الزأمة :کلمہ کہا جاتا ہے: ما يعصيه زأمةً یعنی وہ اس کی کسی بات میں بھی مخالفت نہیں کرتا۔

۴- زَأَمَ -زَأماً و زُؤاماً هُ :کو ڈرانا، خوف میں مبتلا کرنا۔ و -هُ البردُ :سردی کا کسی کو کپکپا دینا۔ زَئِمَ -زَأماً : سخت گھبرا جانا۔و- بفلان :(کو) چیخ کر بلانا، آواز دینا۔ زُئِم زأماً و اِزْدأمَ :سخت گھبرانا۔ الزئم : بہت خوف زدہ۔ الزأمة :ہوا، کرخت آواز۔

۵- ازْأمَهُ على الامر : (کو) پر مجبور کرنا۔و- الجرحَ: زخم کا علاج کر کے ٹھیک کرنا۔

۶- الزِئم :آنکھ، حسب کہا جاتا ہے۔ طعنوا في زِئمِهِ: انہوں نے اس کے حسب میں عیب نکالے۔

○ موتٌ زُؤام :اچانک، ناگہانی یا سخت موت۔

زأن: الزُؤان : واحد زُؤانة(ن) :گیہوں سے مشابہ ایک دانہ جو گیہوں میں پیدا ہوتا ہے اور خواب آور ہے۔

○ زانة جمع زانات: نیزہ، برچھی، بلم، لاٹھی۔ الوثب (القفز) بالزانة :لاٹھی وغیرہ پہ ہاتھ رکھ کر کودنا، جست لگانا۔

زاى :زَأى -زَأياً : تکبر کرنا۔ ازْأى فلاناً بطنُهُ :زیادہ شکم پری کا کسی کو حرکت نہ کرنے دینا۔

زبّ :ا- زَبَّ -زَبَباً :کے چہرے اور کانوں کے بالوں کا گاڑھا ہونا۔و- تِ الشمسُ :سورج کا غروب ہونے کے قریب ہونا۔ زَبَّبَ و أَزَبَّتِ الشَّمسُ :سورج کا غروب ہونے کے لئے جھک جانا۔ الزَبَب(مص) بالوں کی کثرت اور طوالت۔ الأزَبّ م زَبّاء : کانوں اور چہرے پر زیادہ بالوں والا مثل ہے: كلُّ أزَبَّ نفورٌ یعنی وہ اونٹ جس کے چہرے پر بہت بال ہوتے ہیں بدکنے والا ہوتا ہے۔ عامٌ أزَبُّ :زیادہ پیداوار کا سال۔ داهيةٌ زَبّاء :بڑی مصیبت۔ المُزِبّ و المُزَبَّب :مالدار۔

۲- زَبَّ -زَبّاً القِربةَ :مشک بھرنا۔ زَبَّبَ الرجلُ :

زیادہ بولنے سے منہ سے جھاگ نکلنا۔ کہتے ہیں۔ تکلم فلان حتی ذبب فمُهُ یعنی بولتے بولتے فلاں شخص کے منہ سے جھاگ نکلنے لگی۔ تزبّب الرجلُ: آدمی کا غصہ سے بھر جانا۔ و۔ فی الکلام: زیادہ باتیں کرنے سے اس کے منہ سے جھاگ نکل آئی۔ ازدبّتِ القربةُ: مشک کا بھر جانا۔ الزبیبة: جھاگ جو زیادہ بولنے والے کے منہ سے نکلنے لگتی ہے۔

۳۔ زَبَّ ۔ُ زَبًّا الحِملَ: بوجھ اٹھانا۔

۴۔ زَبَّبَ العنبَ: انگور کو خشک کرکے میوہ بنانا۔ أَزَبَّ ازباباً العنبَ: انگور کو خشک کرنا۔ تَزَبَّبَ العنبُ: انگور کا زبیب (خشک انگور) بن جانا۔ الزبیب واحد الزَبِیبة: خشک انگور یا انجیر۔ الزَبَّاب: خشک انگور اور انجیر بیچنے والا۔ الزبیبی: ایضاً، کشمش، خشک انگور کی شراب۔

۵۔ الزَبِیب: سانپ کے منہ میں زہر۔ الزَبِیبة: ہاتھ کی پھنسی۔ الزَبِیبتان: سانپ کی آنکھوں پر دو سیاہ نقطے، اس لئے سانپ کو ذات الزبیبتین کہا جاتا ہے۔ الزَبابَة (ح) بہرا چوہا جو چوری میں ضرب المثل ہے۔ کہتے ہیں۔ اسرق من زَبابَة: زبابہ سے بھی بڑا چور۔

۶۔ زَبزَبَ: غضب ناک ہونا، جنگ میں شکست کھانا۔ الزِئبِزَب جمع زبازِب (ح) بلی نما ایک جانور، ایک قسم کی کشتی۔

○ زُبّ جمع ازباب: مردانہ عضو تناسل۔

○ ازَبّ م زَبّاء جمع زُبّ: بالوں سے بھرا ہوا، بالوں والا، روئیں دار جھبرا۔

زبد۔ ا۔ زَبَدَ ۔ُ زَبْدًا ہ: (کو) مکھن کھلانا۔ و۔ السقاءَ: مشک کے دودھ کو بلو کر مکھن نکالنا۔ و۔ ۔ِ زَبْدًا السویقَ: ستو میں مکھن ملانا۔ و۔ لهُ: (کو) مکھن دینا۔ زَبَّدَ اللبنُ: دودھ کا مکھن لانا، دودھ پر مکھن آ جانا۔ تَزَبَّدَ الزُبدةَ: مکھن لینا۔ و۔ الشیءَ: چیز کا مکھن یا خلاصہ لے لینا۔ (کو) نگلنا۔ و۔ الیمینَ: قسم کھانے میں جلدی کرنا۔ اس کے گناہ کے وبال کے پروا کئے بغیر۔ الزُبد جمع زُبد: مکھن، لوگوں کی کہاوت: اختلط زُبدُهُ بخاثره کا مطلب ہے وہ اپنے معاملہ میں حیران ہوا۔ الزَبد: داد و دہش، عطاء۔ الزُبدة جمع زُبَد: مکھن۔ زُبدةُ الشیء: چیز کا بہترین حصہ، لوگوں کے اس قول۔ کأنّ لقاءكَ زُبدةُ العمر: کا معنی ہے: گویا تیری ملاقات عمر کی بہترین بات ہے۔ الزُبَّاد: مکھن۔ المِزبَد جمع مَزابِد: مکھن نکالنے کا آلہ، مدھانی، متھنی۔ المُزبِد: مکھن والا۔

۲۔ زَبَدَ شِدقُهُ: باچھ کا جھاگ نکالنا۔ باچھوں سے جھاگ نکلنا۔ و۔ القطنَ: روئی کو دھن کر کاتنے کے قابل بنانا۔ أزبَدَ البحرُ او القِدرُ او الفمُ: سمندر یا ہانڈی یا منہ کا جھاگ نکالنا کہتے ہیں: أرغی الرجل و أزبَدَ: اس کا غصہ بھڑک پڑا اور اس نے سخت دھمکی دی۔ و۔ الشیءُ: کسی چیز کا انتہائی سفید ہونا۔ و۔ السِدرُ ونحوه: بیری وغیرہ کا شگوفہ نکالنا۔ تَزَبَّدَ الشدقُ: باچھ سے جھاگ نکلنا۔ و۔ الرجلُ: غضبناک ہونا اور دھمکی دینا۔ الزَبَد جمع أزباد و الزَبَدة جمع زَبَد: جھاگ، دھاتوں کا میل، اس سے ضرب المثل ہے۔ صرّح المحضُ عن الزَبَد: اس مثل میں زبد سے دودھ پر آئی ہوئی جھاگ مراد لیتے ہیں اور اس وقت بولی جاتی ہے جب ظنی خبر کے بعد سچی بات ظاہر ہو جائے۔ بے فائدہ چیز۔ زُبَّادُ اللبن: وہ چیز جس میں کوئی خیر نہ ہو۔ مثل مشہور ہے۔ اختَلَطَ الخاثر بالزُبّاد: اچھی چیز ردی چیز سے مل گئی۔ المُزبِد (فا) جھاگ پھینکنے والا۔ بحرٌ مُزبِدٌ: متلاطم سمندر جو جھاگ پھینکے۔ المُزبِدة (ح) دو رنگے پروں والا کیڑا جس کے منہ سے جھاگ دار لعاب نکلتا ہے۔

۳۔ الزَبَاد: ایک بلی کے مانند جانور سے اخذ کردہ، خوشبو دار مادہ۔ و۔ سِنّورُ الزباد و قط الزباد (ح): ایک جانور جو اپنے سرین کے نیچے ایک تھیلی رکھتا ہے جس میں خوشبودار مادہ اکٹھا ہوتا رہتا ہے۔ الزُبَّاد: (ن) ایک قسم کا پودا۔ الزِبدِيَّة جمع زَبادِيّ: مٹی کا پیالہ۔

○ زَبَدَ ۔ُ زَبدًا ہ: دودھ بلونا، دودھ بلو کر مکھن بنانا۔ زَبَّدَ: جھاگ لانا یا نکالنا، جھاگ دینا، کریم بننا (دودھ کا) أزبَدَ: جھاگ خارج کرنا، جھاگ دار ہونا، جھاگ جھاگ ہو جانا، کف در دہن ہونا، غصہ میں آ جانا زَبَدٌ جمع أزباد: جھاگ، کف، پھین، فضلہ، میل۔ زبد البحر: سلی کیٹ۔ زُبدَة: مکھن، کریم جمع زُبَد: عمدہ ترین حصہ، اعلیٰ، بہترین حصہ، ممتاز افراد، جوہر، خلاصہ، اہم نکتہ۔ زِبدِيَّة: جمع زَبادی: پیالہ، کاسہ۔ زَباد: مشک بلاؤ۔ سِنّور الزباد: ایک بستانی درندہ۔ زَبادی اور لَبَن زبادی: جمایا پھٹا ہوا دودھ۔ مِزبَد و مِزبَدة جمع مَزابِد: متھنی، متھانی، بلونی، مدھانی، مکھن نکالنے کی مشین۔

زبر۔ ا۔ زَبَرَ ۔ُ زَبرًا البئرَ: کنویں کو پتھروں سے بنانا۔ و۔ البناءَ: عمارت پر عمارت اٹھانا۔ و۔ ہُ عن الامر: کو کسی کام سے روکنا، منع کرنا۔ و۔ السائلَ: سائل کو جھڑکنا۔ و۔ الرجلَ: کو پتھر مارنا۔ الزَبر (مص): پتھر، عقل۔ الزُبر: عقل کہتے ہیں۔ مالهُ زَبرٌ (اسے عقل نہیں)۔ الزَبُور جمع زُبر: فرشتہ۔ الزِبِیر: ہوشیار آدمی۔

۲۔ زَبَرَ ۔ُ زَبرًا علیه: پر صبر کرنا۔

۳۔ زَبَرَ ۔ُ زَبرًا و زَبَّرَ وازْدَبرَ الکتابَ: کتاب لکھنا۔ الزَبر (مص) تحریر، کلام۔ الزِبر جمع زُبور کتاب۔ الزَبُور جمع زُبُر: کتاب۔ عموماً حضرت داؤدؑ پر نازل شدہ کتاب، مزامیر۔ الزَبِیر: لکھی ہوئی چیز۔ التَزبِرَة: زَبَّرَ کا مصدر، تحریر، کتابت۔ المِزبَر: قلم۔

۴۔ زَبُرَ ۔ُ زَبارةً: بڑے جسم والا ہونا، ازبَرَ الرجلُ: ایضاً، بہادر ہونا۔ و۔ الکبشَ: مینڈھے کو موٹا کرنا۔ الزَبر: سخت طاقت ور۔ الزُبرَة جمع زُبَر و زُبُر: لوہے کا بڑا ٹکڑا، اہرن، کاندھا اور پیٹھ۔ الزِبِرّ: سخت طاقت ور مضبوط شخص۔ الزِبیر: ... الأزبَر م زَبراء جمع زُبر و المُزبَر: چوڑے کندھوں والا۔

۵۔ اِزبَأرَّ اِزبِئراراً النباتُ او الوَبَرُ: نبات یا اونٹ کے بالوں کا اُگنا۔ و۔ الشَعرُ: بال کھڑے ہونا۔ و۔ الکلبُ: کتے کا اپنے بال کھڑے کرنا۔ الرجلُ: شر و فساد کے لئے تیار ہونا۔ و۔ الزَبر و الزابِر: کہتے ہیں۔ اخذه بزَبَرِه او بزَابِرِه: اپنی قوت جمع کرنا۔ الزُبرَة جمع زُبَر و زُبُر: شیر کی ایال۔ الأزبَر م زَبراء جمع زُبر: ایذا رساں، شیر۔ مَزبَرانی: گھنی ایال والا۔

۶۔ الزَبُور جمع زُبُر: فرقہ گروہ۔ الزِبیر: ظریف اور ہوشیار آدمی، کیچڑ۔ ارض مَزبَرةٌ: بہت بھڑوں والی زمین۔

۷۔ زَبرَجَ الشیءَ: چیز کو خوبصورت بنانا اور اسے آراستہ و پیراستہ کرنا۔ الزِبرِج جمع زَبارِج: گلکاری و مینا کاری کی زینت، ہر خوبصورت شے۔ سونا، سرخ پتلا بادل۔

۸۔ الزَبَرجَد جمع زَبارِج: زبرجد (ایک قیمتی پتھر جو زمرد سے مشابہ ہوتا ہے۔ سب سے زیادہ مشہور سبز رنگ کا ہے۔ (فارسی لفظ ہے)۔

۹۔ زَبرَقَ الثوبَ: کپڑے کو لال یا پیلا رنگ دینا، کپڑے کو سرخ یا زرد رنگ میں رنگنا۔

○ زَبَرَ ۔ِ زبراً ہ: کو جھاڑ جھپاڑ کرنا۔ زُبر: مرد کا آلہ تناسل۔ زُبرَة جمع زُبَر: لوہے کا ٹکڑا۔ زَبُور: حمد و ثناء کی کتاب۔ زَبُور۔

زبط: زَبَطَ ۔ِ زَبطاً و زَبیطاً البطُّ: بطخ کا چلانا۔ الزِباطَة و الزُباطَّة (ح) بطخ

زبط: کیچڑ۔ دلدل۔ ذُباطَة: کھجوروں کا خوشہ، گچھا۔

زبع: ا۔ تَـزَبَّعَ : بدخلق ہونا، غصے والا ہونا، جھگڑالو ہونا۔ الزَّبِیعُ: غصہ ور جھگڑالو۔ الزَّوْبَعَة جمع زَوَابِع : بگولہ اسے اُمُّ زَوْبَعة و ابوزَوْبَعَة بھی کہتے ہیں۔ الزَوَابِع: مصیبتیں۔

۲۔ الزَّوْبَع: حقیر، پست قد۔

۳۔ الزِبْعَرِی: بدخلق، موٹا، چہرے اور ابرو پر زیادہ بالوں والا، مگرمچھ کی مادہ۔

۴۔ الزِنْبَاعَة: جوتے کی نوک۔

زبق: ا۔ زَبَقَ ۔ زَبْقاً شعرَہٗ: بال اکھیڑنا۔ و۔ تِ المرأۃُ بولدھا: عورت کا اپنے بچے کو پھینک دینا۔ الازبق: وہ احمق جو اپنی بے وقوفی سے اپنی داڑھی کے بال نوچے۔ الزَّبِیْقَةُ و المَزْبُوقَةُ من اللحی: نوچی ہوئی داڑھی۔

۲۔ زَبَقَ ۔ زَبْقًا ہ فی السجن: کو قید میں ڈالنا اور تنگی میں ڈالنا۔ و۔ ہٗ فی الشیء: کو کسی چیز میں داخل کرنا۔ -- الشیءَ بالشیءِ: کسی چیز کو دوسری شے میں ملانا، خلط ملط کرنا۔ اِنْزَبَقَ فی البیت: گھر میں داخل ہونا۔ و۔ فی الحبالة: جال میں پھنسنا، چھپنا۔ الزابوقة من البیت: گھر کا گوشہ، کونا۔

۳۔ زَبَقَ ۔ زَبْقاً القُفلَ: تالا کھولنا۔

زبل: زَبَلَ ۔ زَبْلاً و زَبَّلَ الارضَ: زمین میں کھاد ڈالنا، زمین کھاد ڈال کر اسے زیادہ پیدوار کے لائق بنانا۔ الزِبْل: (ز) کھاد، گوبر، لید۔ الزِبْلَة و الزَبِیل: کھاد۔ المَزْبَلَة و المَزْبُلَة جمع مَزَابِل: کوڑا کرکٹ جمع ہونے کی جگہ، کوڑی، گھورا، کوڑا کرکٹ ڈالنے کی بالٹی۔

۲۔ زبل زَبْلاً و اِزْدَبَلَ الشیءَ: چیز اٹھا لے جانا لانا۔ الزُبْلَة: لقمہ۔ الزُبَال و الزِبَال: وہ چیز جسے چیونٹی منہ میں اٹھا کر لے جائے کہتے ہیں۔ ما اصاب منه زبالاً: اس نے اس سے کچھ حاصل نہیں کیا۔ الزُبالة: تھوڑا سا پانی کہتے ہیں۔ مَافی البئر زُبالَة: کنویں میں تو تھوڑا پانی بھی نہیں۔ الزَبِیل جمع زُبُل زُبلان و لزِبّیل جمع زَنَابیل و الزَنْبیل و الزِنبیل جمع زَنَابِیل: ٹوکرا، برتن، توشہ دان۔

۳۔ الزَابِل و الزَابَل: پست قد۔

زَبَّال: گلیوں میں جھاڑو دینے والا، کوڑا کرکٹ اکٹھا کرنے والا۔ الزُبَالة: کوڑا کرکٹ، فضلہ، گندگی، میلا، غلاظت۔

زبن: ا۔ زَبَنَ ۔ زَبْناً ہٗ: (کو) ہٹانا۔ ایک طرف کرنا۔ دھکیلنا، ٹکرانا۔ و۔ تِ الناقةُ: اونٹنی کا دودھ دوہنے کے وقت، گھٹنے سے مارنا کہتے ہیں ذَبَنَ عنّا معروفه اس نے اپنی بھلائی ہم سے روک لی۔ زَابَنَ ہٗ مُزابنةً: ایک دوسرے کو ہٹانا، دھکیلنا۔ ازْبَنَ بیتَهٗ عَنِ الطریق: راستہ سے ہٹ کر مکان بنانا۔ تزَبَّنَ ہٗ: (پر) غالب آنا۔ تَزَابَنَ القومُ: لوگوں کا ایک دوسرے کو ہٹانا دھکیلنا۔ اِنزَبَنَ القومُ: لوگوں کا ایک طرف ہٹ جانا۔ بیتٌ زَبَنٌ: گھروں سے ہٹ کر بنا ہوا گھر۔ مقامٌ زَبَنٌ: تنگ جگہ جہاں انسان کھڑا نہ ہوسکے۔ الزَبَن: گوشہ کنارہ۔ الزَبِن و الزُبُن: بہت تنگ۔ زُبُنَّتا الناقة: اونٹنی کی دونوں ٹانگیں۔ الزَبُونُ من النوق: دوہتے وقت زانوں پھٹکانے والی اونٹنی۔ حربٌ زبونٌ: شدید جنگ۔ الزَبُّونَة والزبُونة: گردن کہتے ہیں۔ فیه زبُّونة: یعنی وہ متکبر ہے۔ زُبَانَی العقرب جمع زبانیات بچھو کا ڈنک۔ زُبانیا العقرب: بچھو کے سینگ۔ الزِبْنِیَة جمع زَبَانِیَة: سخت، سپاہی، افسر، سرکش جن وانسان۔ الزَّبَانِیَة: سپاہی، دوزخیوں کو جہنم کی طرف دھکیلنے والے فرشتے۔

۳۔ زَبَنَ ۔ زَبْناً الثمرَ: پھل کو درخت پر ہی فروخت کر دینا۔ المُزَابَنَة: نامعلوم پیمانہ، تعداد اور وزن والی چیز کی معلوم مقدار کے ساتھ فروخت۔ الزَّبُون جمع زُبُن وزبونات: گاہک، خریدار۔

۴۔ الزَّبُون: کند ذہن، بیوقوف (اس معنی میں یہ لفظ فصیح نہیں اس کی اصل فارسی زبان ہے)۔

زَبُون: ہوٹل کا مہمان۔ زَبُون دائم: مستقل گاہک، سرپرست۔ زُبُون: زیرجامہ۔

زبی: ا۔ زَبَی ۔ زَبْیاً و اِزْدَبَی ہٗ: (کو) اٹھالے جانا۔ ہانکنا۔ زَبَی فلاناً: کو ہانکنا۔ اَزْبَی اِزْبَاءً ہٗ: (کو) اٹھالے جانا۔ الأُزْبِیّ جمع اَزَابِیّ: ایک قسم کی چال، سرعت، نشاط۔

۲۔ زَبَی ۔ زَبْیاً ہٗ بشرٍ: پر برائی کا الزام لگانا۔ زَبَ اللحمَ: شکار کے گڑھے میں گوشت بکھیرنا۔ —— الزُبْیَة: شکار کے لئے گڑھا کھودنا۔ تزَبّی الزُبیَة: ایضاً۔ فی الزُبْیَة: گڑھے میں شکار کے لئے چھپ جانا۔ الزُبْیَة جمع زُبًی: روٹی پکانے یا گوشت بھوننے کا گڑھا، درندوں کے شکار کے لئے گڑھا، پشتہ جس پر پانی نہ چڑھے کہتے ہیں بلغ السیلُ الزُبی: معاملہ سنگین صورا اختیار کرگیا۔ الأُذْبِی جمع ازَابِی: بڑا معاملہ۔ برائی۔

۳۔ تزابی تزابیاً: تکبر کرنا، مغرور ہونا۔

زج: ا۔ زَجَّ ۔ زَجّاً ہٗ: (کو) نیزے کے پچھلے سرے کے لوہے سے مارنا۔ و۔ بالشیء: کوئی چیز پھینکنا۔ و۔ ہٗ بالرمح: کو نیزہ مارنا۔ زَجَجا و ازدَجّ حاجبُهُ: کے ابرو کا دراز اور باریک ہونا۔ ازَجُّ م زَجَّاءُ جمع زُجّ: جس کے ابرو دراز اور باریک ہوں۔ حاجبٌ ازَجُّ: دراز اور باریک ابرو۔ زَجَّجَ الحاجبَ: ابرو کو باریک اور دراز بنانا۔ و۔ الموضعَ: جگہ کو ٹھیک اور ہموار کرنا۔ کہتے ہیں۔ نقر خشبةً ثمّ زَجَّجَ موضعَ النقر: اس نے لکڑی کو کھودا پھر کھدی ہوئی جگہ ٹھیک اور ہموار کیا۔ اس کی اصل تزجیج الحواجب ہے۔ یعنی ابروؤں سے زائد بال دور کرنا۔ ازَجّ: نیزے کے پچھلے سرے کو نکالنا —— الرمحَ: نیزے کے پچھلے سرے پر لوہا لگانا۔ الزُجّ جمع زِجَاج و ازِجَّة و زِجَجَة: نیزے کے پچھلے سرے کا لوہا (مثل ہے۔ جعل الزُجَّ قدّام السنان: یعنی اس نے ادنیٰ کو اعلیٰ پر فضیلت دی) تیر کا پھل، کہنی کا سرا، کبھی زجاج کو نیزوں کے معنی میں بھی لیتے ہیں، جزء کے بدلے کل کے طور پر۔ الزُجج: پھل لگے ہوئے چھوٹے نیزے۔ رُمْحٌ مُزَجّ: نیزہ جس کے پچھلے سرے پر لوہا لگا ہو۔ المِزَجّ: چھوٹا نیزہ۔ المِزَجَّة: موچنا، پنسل (ابرو بنانے والی)

۲۔ زَجَّ ۔ زَجًّا: دوڑنا۔ الازَجّ: لم ڈھینگ۔

۳۔ الزُجُج: سدھائے ہوئے گدھے۔ الزُجاج والزَجاج والزِجاج: شیشہ۔ زُجاجة و زَجاجة وزِجاجة: شیشے کا برتن، شیشے کا ٹکڑا، شیشے کی بوتل، گلاس، تھرموس۔ الزِجاجَة: شیشہ سازی کا پیشہ۔ الزَجّاج: شیشہ گر۔ الزُجاجی: شیشہ بیچنے والا۔

زَجّ ۔ زَجًّا ہٗ: کوئی چیز پھینکنا۔ ہٗ و ھ / ب: کو دھکیلنا، ٹھونسنا، ٹھونکنا —— ہٗ و ھ / ب فی: کو میں ٹھونسنا۔ زُجَّ به فی السجن: اسے جیل میں ڈال دیا گیا۔ زَجَّجَ الحاجبین: بھویں بنانا۔ ابرو بنانا —— ھ: میں شیشے لگانا، پر مینا کاری کرنا۔ مُزَجَّج: مینا کاری کیا ہوا۔ شیشہ کا روغن کیا ہوا۔ مُزَجَّجات و مصنوعات مُزَجَّجة: مینا کاری کئے ہوئے برتن۔

زجر: ا۔ زَجَرَ ۔ زَجْرًا و مَزْجَرًا ہٗ عن کذا: کو (سے) منع کرنا، روکنا، باز کرنا، (کو) چلا کر نکال باہر کرنا۔ و۔ تِ الریحُ السحابَ: ہوا کا بادل کو اٹھا کر لانا —— الکلبَ و بالکلب: کتے کو ڈانٹنا، دھتکارنا۔ الطیرَ: پرندہ کو فال لینے کے لئے اڑانا، اگر پرندہ سیدھی طرف اڑتا تو اس کو نیک فال جانتے اور اگر بائیں طرف اڑتا تو اسے بدشگونی سمجھتے۔ الرجلَ: آدمی کا کہانت کرنا، کہتے ہیں زجرتُ ان یکون کذا و کذا: میں نے ایسا ہونے سے خبردار کیا۔ تزاجَرَ القومُ عن الشرّ: ایک دوسرے کو برائی سے روکنا۔ اِنزَجَرَ: منع

کرنے پر رک جانا اور باز رہنا۔ اِزْدَجَر: منع کرنے پر رک جانا اور باز رہنا۔ ۃُ (کو) منع کرنا، روکنا (کو) چلا کر باہر نکال دینا۔ زَاجِرُ الانسان: انسان کا ضمیر۔ ابو زاجر: کوے کی کنیت۔ الزجّارُ: بہت ڈانٹنے والا۔ ناقۃٌ زَجُورٌ: بغیر ڈانٹے دودھ نہ دینے والی اونٹنی۔ المزجَر: ڈانٹنے کی جگہ۔ والمزجرۃ: ڈانٹنے والی بات یا چیز۔ کہتے ہیں۔ ذکرُ اللّٰہ مَزجرۃٌ للشیطان: یعنی اللہ کا ذکر شیطان کو بھگانے والا ہے۔

۲۔ الزَجرو الزَجر جمع زُجُور: بڑے جسم کی مچھلی۔

○ زَجْری: اصلاحی، مَعْھَد زجری: اصلاحی قید خانہ، اصلاحی مدرسہ۔ قَعَدَ مِنۃُ مَزْجَرَ الکَلْب: کسی سے مناسب فاصلہ پر بیٹھنا۔ زاجر: رکاوٹ، زَاجِرَۃ جمع زَوَاجِر: پابندی، بندش، قید۔

زجل: ۱۔ زَجَلَ - زَجْلاً ۃُ وبہ: (کو) تیر مارنا، ہٹانا۔ ۃُ بالرمح: (کو) نیزہ مارنا۔ — الحَمَامَ: کبوتر کو دور بھیجنا۔ حمامُ الزاجِل یا الزجال: پیغام رساں کبوتر۔ الزاجِل و الزاجِل جمع زَوَاجِل: فوج کا سالار، نیزے کے نچلے حصہ کے لوہے کا حلقہ، رسی کے سرے پر باندھنے کا لکڑی کا گول ٹکڑا۔ الزَجّالَۃ: چھوٹے نیزے سے مارنے والے۔ مسافۃٌ زَجُولٌ: لمبی مسافت۔ المَزْجَل: کبوتروں کو روانہ کرنے کی جگہ۔ المِزْجَل و المِزْجَال: چھوٹا نیزہ، برچھی۔

۲۔ زَجِلَ - زَجَلاً: خوش ہونا، گانا، شوروغوغا کرنا کہتے ہیں۔ ھو زَجِلٌ وزاجلٌ: ایسا شخص۔ — القومُ: لوگوں کا کھیل کود کرنا۔ الزجل: شعر کی ایک قسم۔ سحابٌ ذو زَجَل: گرجنے والا بادل۔ زَجَلُ الجِنّ: مدھم آوازیں جو بیابانوں میں سنی جاتی تھیں، جن سے ریت کے ٹیلے گرنے لگتے تو عربوں کو گمان ہوتا کہ یہ جنوں کی آوازیں ہیں۔ الزُجْلَۃ جمع زُجَل: لوگوں کی جماعت۔ الزجلۃ جمع زَجَلات: لوگوں کی آواز اور شوروغل۔

۳۔ الزُجْلَۃ جمع زُجَل: ہر چیز کا ٹکڑا، دونوں آنکھوں کے درمیان کی کھال، حالت۔

زجم: زَجَمَ - زَجْماً: کانا پھوسی کرنا، خفیہ بات سنانا، کہتے ہیں۔ سکتَ فما زجم بحرفٍ: یعنی وہ چپ رہا اور ایک حرف نہیں بولا۔ الزُجمۃ الزَجمۃ: آہستہ بات، خفیہ بات کہتے ہیں۔ لم اسمع لہٗ زَجْمَۃً: میں نے اسکی آہستہ آواز نہیں سنی۔ اور ھو لا یخالفہ برجمۃٍ: یعنی وہ اس کی کسی بات سے مخالفت نہیں کرتا۔ قوسٌ زَجُوم: کمزور آواز نکالنے والی کمان۔ الزُجَم: (ج) پرندہ۔

زجا: ۱۔ زَجا - زُجُواً و زَجّی تَزْجِیَۃً و اَزْجی اِزْجَاءً وازْدَجی ۃُ: (کو) ہانکنا، نرمی سے ہٹانا کہتے ہیں: کیف تزجی ایامك: تم اپنا زمانہ کیسے گزارتے ہو۔ ازجی الامرَ: معاملہ کو ملتوی کرنا۔ تزجّی تَزْجیاً بالشیءِ: پر اکتفا کرنا، قناعت کرنا۔ الأَزْجی: اسم تفضیل کہتے ہیں۔ فلان ازجی من فلان بھذا الامر: یعنی وہ فلاں سے یہ معاملہ زیادہ نافذ کرنے والا ہے۔ المُزجی م مُزْجَاۃ: تھوڑی یا ردی چیز۔ المُزَجّی: پیش پا امور میں سے کمزور، ملتوی شدہ، امر جسے آگے لانے اور انگیخت کرنے کی ضرورت ہو۔

۲۔ زَجَا - زُجُوًّا و زُجُوًّا و زَجَاءَ الخراجُ: خراج کا بسہولت جمع ہونا۔ الامرُ: بات کا کامیاب ہونا آسان ہونا۔ زَجّی تَزْجِیَۃً فلانٌ حاجتی: (کسی) کا میری ضرورت کا حصول آسان بنانا۔ اَزْجی الدرھمَ: درھم کو رواج دینا۔

۳۔ زجا - زُجُوًّا و زُجُوًّا و زَجَاءً فلانٌ: کی نفس بند ہونا۔

○ زَجا - زَجْوًا ہ و ھ: کو آگے بڑھانا۔ -ہ و ھ فی: کو میں ٹھونسنا۔ زَجّی ہ و ھ: کو دھکیلنا، ہانکنا، آگے بڑھانا۔ — ہ و ھ إلی: کو میں ٹھونسنا، گھسیڑنا، کو زبردستی میں لانا۔ — ہ: وقت گزرنے دینا، وقت گزارنا۔ ازجاہ و ھ: کو دھکیلنا، آگے بڑھانا۔ ہ و ھ الی: کو میں ٹھونسنا، گھسیڑنا، کو زبردستی میں لانا۔ ہ: وقت گزارنا۔ — ھ الی: مبارکباد، شکریہ وغیرہ کسی کو پیش کرنا، کی تعریف کرنا۔ ازجی الی الذھن ان: خیال یا مفروضہ تجویز کرنا کہ — مُزْجّی: تھوڑا، بہت کم، بمشکل کچھ، معمولی سا، غیر اہم۔

زح: ۱۔ زَحّی - زَحّاً ۃُ: (کو) جلدی سے ہٹانا یا کھینچنا۔ عن مکانہٖ: (کو) اس کی جگہ سے علیحدہ کرنا، ایک طرف کرنا۔

۲۔ زَحْزَحَ ۃُ عن مکانہ فتزحزح: (کو) اسکی جگہ سے دور کرنا یا ہٹانا اور اس کا اس جگہ سے دور ہو جانا اور ہٹ جانا۔ الزحزح: دوری کہتے ہیں۔ ھو بزحزح منہ: یعنی وہ اس سے دور ہے۔ الزحزاحُ: دور، بعید۔

زحب: زَحَبَ - زَحْباً الیہ: سے قریب ہونا۔

زحر: ۱۔ زَحَرَ - زَحِیراً و زُحَاراً و زَحَارۃً: پیچش میں مبتلا ہونا۔ عمل یا سختی سے آہ بھرنا۔ ت بہ امُّہٗ: ماں کا اسے جننا۔ زُحِرَ: کا پیچش میں مبتلا ہونا۔ زَحَّرَ: کو پیچش کی شکایت ہونا۔ تزحّرَ (کا) پیچش میں مبتلا ہونا۔ ت عنہ امُّہٗ: ماں کا اسے جننا۔ الزُحَر والزحّار والزُحَران: بخیل، جیسے سوال کرنے پر کراہتا ہو۔ الزُحار والزَحیر: (طب) پیچش۔

۲۔ زَحَرَ - زَحِیراً و زُحَاراً و زُحَارۃً ہ بالرمح: (کو) نیزہ سے زخمی کرنا۔ زاحرہٗ: سے دشمنی کرنا۔

○ زحیر: کراہ، زُحار: کراہ، پیچس۔

زحف: زَحَفَ - زَحْفاً و زَحَفَاناً و زُحُوفاً: (کا) اپنے سرین یا گھٹنوں کے بل آہستہ آہستہ گھسنا۔ — الیہ: کی طرف چلنا کہا جاتا ہے۔ زحف العسکر الی العدو: اپنی کثرت کی وجہ سے لشکر دشمن کی طرف آہستہ آہستہ بڑھا۔ و۔ الشیءَ: چیز کو ہلکے سے کھینچنا۔ و۔ البعیرُ: اونٹ کا تھک جانا۔ ایسا اونٹ زاحف و زاحفہ ہے: تا مبالغہ کے لئے ہے۔ ایسی اونٹنی زاحفۃ جمع زواحف و زحوف جمع زُحُف ہے۔ و۔ السھمُ: تیر کا نشانہ کے ورے گرنا پھر نشانہ کی طرف بڑھنا، ایسا تیر زاحف ہے جس کی جمع زواحف آتی ہے۔ زاحفناھم: ہمارا ایک دوسرے کی طرف آہستہ آہستہ بڑھنا۔ ازحفَ: انتہائی مقصد تک پہنچنا۔ ۃُ طُولُ السَفَر: سفر کی طوالت کا کسی کو تھکا دینا۔ و۔ البعیرُ: اونٹ کا تھک جانا۔ و۔ الرجلُ: تھکے ہوئے اونٹ یا گھوڑے والا ہونا۔ و۔ بنو فلان: بنی فلان کا دشمن کی طرف بڑھنے والا لشکر بن جانا۔ تزحّفَ و اِزْدَحَفَ الیہ: کی طرف چلنا۔ تزاحف القوم فی الحرب: لوگوں کا لڑائی میں ایک دوسرے کی طرف بڑھنا اور قریب ہونا۔ الزَحْفُ: (مص) جمع زُحُوف: دشمن کی طرف بڑھنے والا لشکر جرار۔ الزُحْفَۃ: نزدیکی مقامات تک سفر کرنے والا، جو ملک میں لمبے سفر نہ کرے۔ الزِحاف: علم عروض میں۔ سبب ثقیل یا خفیف کا تغیر الزحاف مونث زحّافۃ: بہت کوچ کرنے والا۔ المجر ادالزحّاف: زمین پر چلنے والی ٹڈی، اسکی ضد طیار ہے۔ الزحّفات (ح) زمین پر رینگنے والے جانور جیسے کچھوا۔ المزحف: ڈھلوان جگہ جو ہوائی جہاز کے بموں کے اس پر پھسلنے کے لئے تیار کی جاتی ہے۔ المزحف جمع مزاحف: پھسلنے کی جگہ۔ مزاحفُ الحیّات: سانپوں کے رینگنے کی جگہیں۔ و — السحاب: بادل کا قطرہ گرنے کی جگہ۔ بعیر مِزحاف جمع مَزاحِف و مَزاحیف: تھکنے کا عادی اونٹ۔

○ زَحْف: کوچ، پیش قدمی، (فوج کی) جمع زُحُوف فوج۔ زَحّاف: رینگنے والا، گھٹنے والا، گھسٹنا، پیٹ کے بل چلنے والا۔ زَحّافۃ جمع زحّافات: رینگنے والا جانور، زمین ہموار کرنے کا آلہ، ہموار کرنے والا، لمبا برفانی

جوتا۔ زاحِف: رینگنے والا، گھسٹنے والا، پیٹ کے بل چلنے والا، زواحف: رینگنے والے جانور۔

زحك: ا۔ زَحَكَ - یَزْحَكُ زَحْكاً بالمكان: کسی جگہ میں ٹھہرنا، قیام کرنا۔ و۔ منهُ: (کے) قریب ہونا یا اس سے دور ہونا (ضد) تزاحَكَ القومُ: لوگوں کا ایک دوسرے کے قریب ہونا یا ایک دوسرے سے دور ہونا (ضد)۔

۲۔ زَحَكَ - یَزْحَكُ زَحْكاً عنهُ: سے دور ہونا۔ زاحَكَهُ عن نفسه: کو اپنے سے دور کرنا۔ تزاحَكَ القوم: لوگوں کا ایک دوسرے سے دور ہونا، نزدیک ہونا۔ (ضد)

۳۔ زَحَكَ - یَزْحَكُ زَحْكاً البعیر: اونٹ کا تھک جانا۔ ازْحَكَ الرجلُ: تھکی ہوئی سواری والا ہونا۔

زحل: ا۔ زَحَلَ - یَزْحَلُ زُحُولاً عن مكانه: (کا) اپنی جگہ سے دور ہونا، ہٹ جانا، کنارہ کش ہونا، ایسا شخص زاحِل اور زَحِل کہلاتا ہے۔ زَحَّلَهُ: (کو) دور کرنا۔ ازْحَلَهُ: کو دور کرنا۔ و۔ ازْحَلَهُ الیہ: پر مجبور کرنا۔ تزحّل عن مكانه: اپنی جگہ سے ہٹنا اور دور ہو جانا۔ زُحَل (فلك): ایک ستارہ کا نام جو اپنی بلندی اور دوری میں ضرب المثل ہے۔ رجلٌ زُحَلٌ: وہ شخص جو اپنے کام سے کنارہ کش ہو جائے، اچھا ہو یا برا۔ الزُحَلَة: کاموں سے کنارہ کش آدمی۔ نزدیکی جگہوں تک سفر کرنے والا (ح) وہ جانور جو اپنے بل میں پہلے دم داخل کرے پھر سر۔ مسافةٌ زَحُولٌ: دور کی مسافت۔ الزُحلُول: تنگ پھسلنے والی جگہ۔ الزِحْلِیل: الگ رہنے والا، تنگ پھسلنے والی جگہ۔ المَزْحَل: زَحَلَ کا مصدر میمی، تنہائی کی جگہ کو کہتے ہیں۔ اذا لم یکن عن شَفْرَة السیف مزحَلٌ: جب تلوار کی دھار سے بچنے کا موقعہ نہ ہو۔

۲۔ زَحِلَ - یَزْحَلُ زَحَلاً: (کا) تھک جانا۔

۳۔ الزُحْلُول: ہلکے پھلکے جسم والا۔ الزِحْلِیل: تیز۔

۴۔ زَحْلَفَ الشیء: کو چیز کو لڑھکانا، کنارہ پر کرنا۔ و۔ فی الكلام: بولنے میں تیزی کرنا۔ تزحْلَفَ: لڑھکنا، ایک طرف ہونا۔ و۔ تِ الشمسُ: سورج کا غروب ہونے کے لئے جھکنا یا دوپہر کو سر پر سے ڈھلنا۔ الزُحْلُوفة جمع زَحالِف و زَحالِیف: پھسلنی ڈھلوان جگہ۔ الزَحالِف: (ح) چیونٹی سے مشابہ چھوٹے چھوٹے کیڑے مکوڑے۔

۵۔ زَحْلَفَ الاناءَ: برتن کو بھرنا۔

۶۔ زَحْلَقَ و زَحْلَكَ و تزحلق و تزحلك: دیکھو زحلف و تزحلف: کہتے ہیں۔ تزحلق علی الجلید: وہ برف پر پھسلا۔ الزُحْلُوقة و الزُحلُوكة: ہنڈولہ۔ انگریزی میں See saw۔

○ زَحْلَقَ ہ: کو پھسلانا، لڑھکانا۔ تزحْلَقَ: پھسلنا، رپٹنا۔ میدان الزحلقة: سکیٹنگ کا فرش۔

زحم: ا۔ زَحَمَ - یَزْحَمُ زَحْماً و زِحاماً هُ: کو تنگ کرنا یا اس سے سختی کا برتاؤ کرنا۔ اسے تنگ جگہ میں دھکیلنا۔ زاحمه ہ: کو تنگ کرنا۔ و ۔۔۔ الخمسین: (کا) پچاس کے قریب ہونا، پچاس کے پیٹے میں ہونا۔ تزاحم و اِزْدَحَم القوم: ایک دوسرے کو تنگ کرنا، ایک دوسرے کو دھکیلنا۔ و۔ تِ الامواجُ: موجوں کا ایک دوسرے سے ٹکرانا۔ الزَحْم: (مص) لوگوں کی بھیڑ۔ الزَحْمَة: بھیڑ۔ الزحام: مصدر۔ یومُ الزِحام: قیامت کا دن۔ المِزْحَم: بہت بھیڑ کرنے والا۔

۲۔ زَحَمَ القِرْبَةَ: مشک بھرنا، مشکیزہ بھرنا۔

○ زَحَمَ - زَحْماً ہ: کو دھکیلنا، کہنیاں مار کر آگے بڑھانا، دھکا دینا، پر ٹوٹ پڑنا، ہجوم کرنا، زاحَمَہ: ایضاً ۔ ہ: کے مقابلہ میں حصہ لینا، کا مقابلہ کرنا۔ ۔۔ تزاحم: باہم ہجوم کرنا ۔۔۔ فی: میں کھچا کھچ بھرے ہونا۔ ۔۔۔ ایک دوسرے سے مقابلہ کرنا۔ اِزْدَحَمَ ب: سے بھرے ہونا۔ ۔۔۔ لوگوں کا ہجوم کرنا۔ زَحْمة: ہجوم، بھنچا ہوا ہجوم۔ زحام: ایضاً۔ مُزاحَمة جمع مُزاحَمات: مقابلہ، رقابت۔ لایقبل المزاحمة: بلا مقابلہ، بے نظیر۔ تَزاحُم: (باہمی) مقابلہ۔ ازدحام: بھیڑ، ہجوم۔ مُزاحِم: مقابلہ کرنے والا، رقیب۔ مُزْدَحِم: بہت بھیڑ والا ۔۔۔ ب: سے لبالب یا کھچا کچھ بھرا ہوا۔ مُزْدَحَم: بھیڑ، ہجوم، بھنچا ہوا ہجوم۔

زحن: ا۔ زَحَنَ - یَزْحَنُ زَحْناً: دیر لگانا۔ تزحّنَ: دیر لگانا۔ و۔ علی الشیء وعنه: (کو) ناپسندیدگی سے کرنا۔ الزُحْنَة: قافلہ اپنے ساز و سامان کے ساتھ۔ سخت گرمی۔ کہتے ہیں۔ لَهُمْ زُحْنَةٌ: ان کے لئے دیر کا کام ہے اور۔ لہ زُحْنَةٌ بَعْدُ: جب کوئی سفر پر جا رہا ہو تو کسی کام کو مؤخر کر دے۔

۲۔ تَزَحَّنَ: سکڑ جانا۔ رجلٌ زُحَنٌ م زُحَنَة: پست قد توند والا۔

۳۔ زَحَنَ - یَزْحَنُ زَحْناً هُ عن المكان: کو جگہ سے دور کرنا۔ تزحّنَ عن مكانه: سے حرکت کرنا۔

۴۔ الزُحْنَة: وادی کا موڑ۔

زخّ: ا۔ زَخَّ - یَزُخُّ زَخّاً بالابل: اونٹوں کو تیز چلانا۔ و۔ ہُ: کو ہٹانا دور کرنا، کو گڑھے میں گرانا۔ و ۔۔۔ زَخّا و زَخِیخاً الجمرُ: چنگاری کا تیز چمکنا۔ زَخَّ المطرُ: بارش کا تیز برسنا۔ الـــزُخَّة: بکریوں کے لیے الزَخَّة و المَزَخَّة و المِزَخَّة: بیوی، بارش کا تخت ریلا۔

۲۔ زَخَّ - یَزَخُّ زَخّاً: عصبناک ہونا۔ الزَخّ: (مص) کینہ، غصہ۔ الزَخَّة: کینہ، غصہ۔

○ زخّة جمع زَخّات: موسلا دھار بارش، سخت بوچھاڑ۔

زخر: زَخَرَ - یَزْخَرُ زَخْراً و زُخُوراً و تَزْخاراً البحرُ: دریا کا طغیانی میں آنا، بھر جانا۔ و۔ الوادی: وادی کا پانی سے بھرا ہونا۔ و۔ النباتُ: نباتات کا لمبا اور اونچا ہونا۔ و۔ القومُ: جنگ یا روانگی جنگ کے لئے قوم کا جوش میں آنا۔ و۔ تِ الحربُ او القِدْرُ: لڑائی یا ہانڈی کا جوش مارنا۔ و۔ ہُ: (کو) بھرنا، موٹا کرنا، آراستہ کرنا۔ تزخّر البحرُ او الوادی: دریا یا وادی کا طغیانی میں آنا۔ الزاخِر (فا): کریم، فیاض، بھرا ہوا، چھلکنے والا۔ ۔۔ من الشرف: خاندانی شرافت کا حامل۔ رواخر الوادی: وادی کی گھاس۔ الزَخّار: زخر کا اسم مبالغہ: شدید طغیانی والا۔ الزُخْرِیّ: طویل۔ نباتٌ زُخُورٌ و زُخْوَرِیّ: لمبا گنجان پودا۔ نباتٌ زُخارِیّ: لمبا گنجان پودا۔ زُخارِیُّ النبات: نباتات کی گھنا ہونے اور شگوفے دار ہونے پر تر و تازگی۔ کہتے ہیں۔ قد اخذت الارض زُخارِیَّها: زمین کی نباتات اونچی ہو گئی۔

۲۔ زَخَرَ - یَزْخَرُ زَخْراً و زُخوراً و تَزْخاراً بما عنده: پر فخر کرنا۔ زاخَرَہُ: فخر میں دوسرے پر غالب آنا۔ کہتے ہیں۔ زاخره فزخره: اس نے اس سے فخر میں مقابلہ کیا تو وہ اس پر فخر کرنے میں غالب آ گیا۔ تَزَخْوَرَ بما عنده: پر فخر کرنا۔ کلامٌ زَخْوَرِیّ: وہ کلام جس میں متکبرانہ تہدید سے بھری ہوئی گفتگو کی جائے۔

۳۔ زَخَرَ - یَزْخَرُ زَخْراً و زخوراً و تَزْخاراً هُ: (کو) خوش کرنا، خوشی پر برانگیختہ کرنا۔ الزاخِر (فا): خوش۔ زَخْرَفَ هُ: (کو) خوبصورت بنانا، آراستہ و پیراستہ کرنا۔ و۔ الكلامَ: کلام کو جھوٹ سے آراستہ کرنا۔ تزخْرَفَ الرجلُ: (کا) زیب و زینت کرنا، سجنا، اپنے آپ کو سجانا، بننا ٹھننا۔ الزُخْرُف جمع زخارف: سونا (دھات) چیز کی خوبصورتی۔ زُخْرُفُ الكلامِ: جھوٹ سے سجا ہوا کلام۔ و۔ الارضِ: زمین کی سبزیوں کے رنگ۔ الزخاف: کشتیاں، پانی پر اڑنے والے پتنگے، جیسے مکھی۔ زخارفُ الماء: پانی کے راستے۔

○ زَخَرَ - زُخُوراً ب: سے لبالب ہونا، سے بھرا ہونا، کی ڈینگ مارنا، کی بڑ ہانکنا۔ تزخّر: بلند ہونا، نکلنا ۔۔۔ ب: سے بھرپور ہونا، کی بہتات، کثرت یا افراط ہونا۔

زَاخِـر و زَخّـار: بھرا ہوا، لبالب بھرا ہوا، پانی سے بھرپور (سمندر)۔ بہت زیادہ، بہت کثیر، وافر، زندہ دلانہ (احساس)۔

زخف: ا۔زَخَفَ - زَخْفـاً و زخیفـاً: تکبر کرنا۔ زَخَّفَ فی القول: بہت بولنا۔ تزَخَّفَ: بناٹھنا۔ الْمِزْخَف: متکبر، فخر کرنے والا۔

◌ زَخارِفُ لـفظیة: صنائع بدائع، زخـارف الدُّنیا: جھوٹی شان۔ مُزَخْرَف: سجایا ہوا، سج دھج والا، زیبائش کیا ہوا، خوبصورت یا خوشنما بنایا ہوا۔ مُزَخرَف: خانہ آرا۔

زخم: ا۔زَخَمَ - زَخْمـاً: (کو) سختی سے دھکیلنا۔ اِزْدَخَمَ الحِملَ: بوجھ اٹھانا۔ الزِخم: طاقت اور سختی، قوت وشدت۔ الزِّخیم: سخت ضرب لگانے والا مضبوط اور طاقت ور شخص۔

۲۔زَخِمَ - زَخَمًا و اَزْخَمَ اللحمُ: گوشت کا بدبودار ہونا ایسا گوشت زَخِـم کہلاتا ہے۔ الـزَخَـمَة: گوشت کا خراب اور بدبودار ہونا۔ الـزَخْـمَـاء: بدبودار عورت۔ الزخیم من الروائح: تیز بدبو۔

زدب: الزِّدْب جمع اَزْداب: حصہ (نصیب)

زدر: ا۔زَدَرَ و اَزْدَرَ: صدر و اصدر کے معنی میں یعنی لوٹنا اور لوٹانا۔ الازْدَران: دونوں شانے۔ کہتے ہیں۔ جـاء یـضـرب اَزْدَرَیہِ: وہ خالی ہاتھ آیا۔ اِزْدَرَمَ: نگلنا۔

زدف: اَزْدَفَ اللیلُ: رات کا تاریک ہونا۔

زدا: زَدَا - زُدُوّاً الصبیُ الجوزو بالجوز: بچے کا اخروٹ کو گڑھے میں پھینک کر کھیلنا۔ اَزْدَی اِزْدَاءً: احسان کرنا، بھلائی کرنا۔ المِزداة او المزداء: بچوں کا وہ چھوٹا گڑھا جس میں وہ اخروٹ پھینک کر کھیلتے ہیں۔

زرّ: زَرَّ - زَرّاً القمیصَ: قمیص کے بٹن بند کرنا۔ و۔الشیءَ: (کو) جمع کر کے باندھنا۔ و۔عینهٗ: آنکھ بھینچنا۔ تنگ کرنا۔ و۔ہُ: و۔زَرّاً الرجلُ: گھنڈی لگانا۔ زَرَّرَ ثَوبَهٗ: کپڑے کو بٹن لگانا یا بٹن بنانا۔ اَزَرَّ القمیصَ: قمیص کو بٹن لگانا۔ تـزَرَّرَ القـمیصُ: قمیص کا بٹن دار ہونا، کے بٹن بند ہونا۔ الزِرّ جمع اَزْرار و زُرُور: بٹن، گھنڈی، خیمہ کی لکڑیوں میں سے ایک لکڑی۔ (ع ا) گردن کے پچھلے حصہ کا گڑھا۔ دل کے نیچے کی چھوٹی ہڈی، گڑھا، جس میں بازو یا ران کی ہڈی گھومتی ہے، کونپل، کلی، شگوفہ۔ زِرُّ الشیءِ: ستون وہ شے جس سے اس کا قیام ہو۔ هـو زِرُّ مـالٍ: وہ مال کی بہتری کے طریقے سے واقف ہے۔ جـاءَ فلانٌ بـزِرِّہٖ: وہ خود آیا۔ و اعـطاهُ الشیَ بزِرِّہٖ: اس نے اس کو پوری

چیز دی۔ الزُرارَة: وہ چیز جو پھینکنے پر دیوار سے چمٹ جائے۔

۲۔ زَرَّ - زَرّاً المتاعَ: سامان جھاڑنا۔ و۔الشَعرَ: بال اکھیڑنا، نوچنا۔ و۔الرجلَ: (کو) دھتکارنا۔

۳۔زَرَّ - زَرّاً الرجلَ: (کو) دانت سے کاٹنا یا پکڑنا۔ زَرَّہٗ بالرمح: کو نیزہ سے مارنا۔ زَرَّاً الرجلُ: کا اپنے مخالف پر سختی کرنا۔ زِرُّ السیفِ: تلوار کی دھار۔ الـزَرَّة: کاٹنا، تلوار کا زخم۔ الـزِرَّة: کاٹنے کا نشان۔ حمار مِزَرّ: کاٹنے والا گدھا۔ الزارّة (ح) اونٹ اور گدھے وغیرہ پر بیٹھنے والی مکھی۔

۴۔زَرَّ - زَرّاً الـرجـلُ: آدمی کی عقل اور تجربات میں اضافہ ہونا۔ الزِرَّة: عقل۔

۵۔ زَرَّ - زَریراً سنان الرمح: نیزے کے پھل کا چمکنا۔ و۔تِ العینُ: آنکھ کا چمکنا۔ الزُرّار و الزِریر: سریع الفہم، تیز خاطر۔

۶۔زَرْ زَرَ الـزِرْزُوْر: زرزور پرندے کا آواز نکالنا۔ و۔ الرجلُ: (کا) ہمیشہ زرزور پرندہ کھانا۔ بـالـمکان: کسی جگہ میں اقامت کرنا۔ الـزُرْزُور و الزُرزُر جمع زَرازِیـر و زَرازِر: (ح) گرسل چڑیا سے بڑا ایک پرندہ، ایک قسم کا رنگ کالا ہوتا ہے، دوسری چتکبری ہوتی ہے یعنی سیاہ سفید نقطوں والی۔ الـزُرْزُورِیّ: جس کا رنگ زرزور کا سا ہو۔

۷۔تزَرْزَرَ: گرسل کا حرکت کرنا۔ الزُرْزار جمع زَرازِرَة و الزُرازِر: سریع الخاطر، ذکی (فارسی لفظ)

◌ زِرْ جمع ازرار و زُرُور: بٹن، پش بٹن، (دروازے وغیرہ کا) دستہ، لٹو، موٹھ، کونپل، کلی، شگوفہ، ٹوپی کا پھندنا یا بھالہ۔

زرا: اِزْرَاَمَّ اِزرِئـمـامـاً و اِزْرَامّ اِزرِیـمـاماً کلامُهٗ اور دمُهٗ او بولُهٗ: کی گفتگو، یا خون یا پیشاب کا بند ہونا یا رکنا۔

زَرَبَ - زَرْبـاً المواشیَ: مویشیوں کو باڑہ میں بند کرنا۔ و۔لـلـغنم: بکریوں کے لئے باڑہ بنانا۔ اِنْـزَرَبَ: باڑہ میں داخل ہونا۔ الـزَرْبُ (مص): داخل ہونے کی جگہ شکاری کے گھات کی جگہ۔ و۔الـزَرْب جمع زُرُوب: مویشیوں کا باڑہ۔ الـزاروب: عوام لمبی تنگ گلی کو کہتے ہیں، اس کے لئے فصیح لفظ الـزَقَـب ہے۔ الزَرِیبَة: جمعِزراب وزرائب: مویشیوں کا باڑہ شیر کی کچھار۔ شکاری کی گھات لگانے کی جگہ۔

۲۔اِزْرَبَّ الـنـبـاتُ: پودے کا زرد ہونا۔ سبزی مائل سرخ ہونا۔ الـزُرْبِیّ جمع زَرابِی: مسند اور گدی تکیہ۔ و۔مِن النبت: زرد یا سبزی مائل، سرخ پودا۔ الـزَرْبِیَّة جمع زَرابِیّ: مسند، تکیہ، جی حضوری لوگ۔ و۔من النبت: زرد یا سبزی مائل پودا۔

۳۔زَرِبَ - زَرَبـاً الماءُ: پانی کا بہنا۔ الـزِرْب: پانی بہنے کی جگہ۔ المِزْراب جمع مَزَارِیب: پرنالہ۔

◌ زُربِیہ و زِربیة جمع زَرابِی: قالین، غالیچہ، نمدہ، موٹا کمبل، زَرِیبَة جمع زَرائِـب: درخت کی شاخوں سے بنایا ہوا جھونپڑا، مویشی کا باڑہ

◌ زربول جمع زَرابِیل و زربُون جمع زرابین: جوتے کی ایک قسم۔

◌ زَرَدَ - زُرَدَاہ: کا گلا دبانا، گلا گھونٹنا، ٹیٹوا دبانا۔ (کچھ) نگلنا، ہڑپ کرنا، بے تحاشا کھانا۔ اِزْدَرَدَ ہ: کچھ نگلنا۔ زَرَدَة: زرہ۔ زَرَد جمع زُرُود: زرہ بکتر۔ حِمارُ الزَرَد: زیبرا۔ زَرَدِیة: پلاس (Pliers)۔ مَزْرَد: گلا، حلقوم، نرخرا۔

◌ زَرْزَرَ: چہچہانا، چوں چوں کرنا، چیں چیں کرنا۔ زُرزُور و زُرْزُر جمع زَرازِیـر: شارک، گرسل۔ زَرْزُورِی: سینہ داغوں والا خاکستری رنگ کا (گھوڑا)

زرج: ا۔الْمُزَرَّج: شراب سے بدمست، متوالا۔

۲۔زَرْجَنَ ہٗ: کو بیوقوف بنانا، دھوکا دینا۔ و۔الـقـومُ: کا آپس میں جائیداد تقسیم کرنا۔ الزَرجُون واحد زَرَجُونة: انگور کی بیلیں، سرخ رنگ، شراب۔

زرح: زَرِحَ - زَرْحـاً: ایک جگہ سے دوسری جگہ ہٹ جانا۔ الـزَارِح (فـا) جمع زُرّاح: چست و چالاک۔ الـزُرَوْح و الـزُرَوحَة جمع زَراوِح: چھوٹا ٹیلہ۔ المَزرِح: پست زمین۔

زرد: ا۔زَرِدَ - زَرَدَاہٗ: کا گلا گھونٹنا۔ زرد عینه علی صاحبه: وہ اپنے ساتھی پر غضب ناک ہوا اور اس کے ساتھ ترش روئی سے پیش آیا۔ زَرِدَ - زَرْداً و تَـزَرَّدَ و اِزْدَرَدَ اللُّقمَةَ: لقمہ تیزی سے نگلنا۔ تـزَرَّدَ الیمینَ: اس نے گناہ سے نڈر کر فوراً قسم کھالی۔ الـزَرِد: جلدی نگلنے والا۔ الزُرْدَة: لقمہ۔ الزِراد و المِزْرَد: اونٹ کا گلا گھونٹنے کی رسی۔ الـزَرّاد: گلا گھونٹنے کی عادت والا۔ الـمَزْرَد: حلق، کھانا نگلنے کی نالی۔ المُزْدَرَد (مفع) کہا جاتا ہے۔ اَخَذَہٗ بمُزْدَرَدِہٖ: اس نے اس کو بہت تنگ کیا۔

۲۔زَرَدَ - زَرْداً الدرعَ: زرہ بننا۔ العقدةَ: اتنی سخت گرہ لگانا جو کھل نہ سکے۔ الزَرَد جمع زُرُود: زرہ (جالی دار بنی ہوئی)۔ حِمارُ الزَرَد (ح) گورخر۔ الزَرّاد: زرہ بنانے والا۔ الزِرادَة: زرہ سازی کا پیشہ۔

۳۔زَرْدَبَ و زَرْدَمَ ہٗ: کا گلا گھونٹنا۔ الطعامَ: کھانا نگلنا۔ الزَرْدَمَة: نگلنے کی جگہ، ہوا کی نالی۔

زَرَط ـ زَرْطاً اللقمةَ: لقمہ نگلنا۔ عام لوگ کہتے ہیں۔ "زلط"۔

زرع: ازرَعَ ـ زرْعًا: زمین میں بیج ہونا۔ و۔ الارضَ: زمین میں بیج ڈالنا، زمین جوتنا۔ اللّٰہُ النباتَ: اللہ کا پودا اگانا اور بڑھانا۔ زُرِعَ له بعد شقاوة: اس نے محتاجی اور غربت کے بعد دولت اور خوشی پائی۔ زَارَعَ مُزَارعَةً: بونا۔ زَارَعَ فلانا: بیج دے کر کسی کو بٹائی پر کھیت دینا۔ اَزْرَعَ الزرْعُ: کھیتی کا پتے نکالنا، فصل کاٹنا۔ القومُ: کھیتی باڑی کرنے پر قادر ہونا۔ اِزْدَرَعَ الرجلُ و اِزْدَرَعَ الارضَ: زمین جوتنا اس میں بیج بونا۔ الزارع جمع زارعون و زُرَّاع (فا): کسان۔ بیج بونے والا، کاشتکار، بڑے باغات والا۔ الـزَّرْعُ (مص) جمع زُرُوع: کھیتی، اولاد۔ الـزُّرْعَة: بیج۔ والزُّرْعَة والزِّرْعَة والزَرَعة: قابل کاشت زمین کہتے ہیں ما فی هذه الارض زرعةٌ: اس زمین میں کوئی جگہ قابل کاشت نہیں ہے۔ الزِّرَاعَة: کاشتکاری کھیتی باڑی، زراعت کا پیشہ۔ الزرّاع جمع زرّاعون و زرّاعة: کسان، کاشتکار، چغل خور کیونکہ وہ دلوں میں کینہ کا بیج بوتا ہے۔ الزَرَّاعَةُ جمع زرّاعات: زراع کا مونث، کاشتکار عورت کسان عورت، کھیتی، کشت زار۔ الزريع: صرف بارانی کھیت۔ الزَّرِيْعَة: بوئی ہوئی چیز، کاشت شدہ زمین۔ الزَّرِيع: وہ نباتات جو کھیت کی کٹائی کے بعد گرے ہوئے بیجوں سے اُگ آئے۔ المَزْرَعَة والمزرُعة جمع مَزَارِع: کھیت، درختوں والا رقبہ، باغات، زمینداری، ریاست، تعلقہ۔ المُزْدَرَع: کھیت۔

۲۔ تَزَرَّعَ إِلى الشرّ: برائی کی طرف تیزی کرنا، برائی کی طرف مائل ہونا۔

۳۔ الـزارع: (ح) ایک کتے کا نام، اس لئے کتوں کو اولاد زارع کہتے ہیں۔

○ زَرْع: بونا، بیج بونا جمع زُرُوع: بیج، سبز کھڑی فصل، کھیت، باغات۔ الـزرْعُ والـضرع: کھیتی باڑی، مویشی پالنا۔ زِراعَة: کاشتکاری، کھیتی باڑی، کاشت، فصل اگانا۔ زراعةُ البساتین: باغبانی۔ زِرَاعِي: زرعی، زراعتی۔ ارض زراعية: قابل کاشت زمین۔ طریق زراعی: کچا راستہ، پگڈنڈی۔ ذرية: بویا یا پودا لگایا ہوا۔ فصل زَرّاع جمع زُرّاعة و زرّاعون: کسان کاشتکار، باغات والا۔ مَزْرَع: (قابل کاشت) زمین۔ مَزْرَعَة جمع مَزارِع: زیر کاشت زمین، کھیت، کھیتی، فارم، درختوں والا رقبہ، باغات، دیہاتی جائیداد۔ مُزْرَعانی: کاشتکار، کسان۔ مُزارَعَة: بٹائی پر دینے کا عارضی معاہدہ۔ زارِع جمع زُرّاع: بیج بیچنے والا، بونے والا، کسان، کاشتکار، باغات والا۔ مَزْرُوع: کاشت شدہ، پودے لگایا ہوا۔ مَزْرُوعَة جمع مزروعات: ہری فصل، نئی کھڑی فصل۔ مُزَارِع جمع مُزارعون: کاشتکار۔

زرف: ازرَفَ ـ زُرُوفاً و زَرِيفاً اليه: کے قریب ہونا، کی طرف جلدی کرنا، دیر کرنا (ضد) زَرَّفَ الرمحَ فيه: میں نیزہ بھونکنا۔ اَزْرَفَ: آگے بڑھنا، جلدی کرنا، (ہزیمت وغیرہ میں)۔ الناقةَ: اونٹنی کو تیز چلانا۔ انـزرف القومُ: قوم کا گھاس اور پانی کی تلاش میں جانا۔ و۔ تِ الـريحُ: ہوا کا گزرنا۔ و۔ الشيءُ: چیز کا گھس جانا، آر پار ہو جانا۔ الـزَرُوف والـزَرُوف والـمِزْرَاف من النوق: تیز رفتار اونٹنی۔

۲۔ زرَفَ ـ زُرُفاً: کودنا۔ و۔ فـي الكلام: گفتگو میں اضافہ کرنا اور جھوٹ بولنا۔ زَرَّفَ الشيءَ: میں اضافہ کرنا۔ و۔ في الكلام: گفتگو میں زیادہ باتیں بنانا اور جھوٹ بولنا کہتے ہیں۔ زَرَّفَ في السنين: عمر رسیدہ ہونا۔ الزُرافة: بہت جھوٹا۔

۳۔ زرَفَ ـ زَرْفاً الجرحُ: زخم کا اچھا ہو جانے کے بعد پھر ہرا ہو جانا۔ ازرف الجرحُ: زخم کا اچھا ہو جانے کے بعد پھر ہرا ہو جانا۔ الزَرَّافة و الزَرَافة جمع زَرَّافات وزرافـات: وہ جگہ جہاں کھیت کے لئے پانی نکالا جائے۔

۴۔ زَرَّفَ هُ: کو علیحدہ کرنا، دور کرنا۔ زَرَّفَ القومَ: قوم کو فرقے فرقے کر دینا۔ الـزَرافة والـزَرَّافة جمع زرافـات: دس بیس افراد کا گروہ۔ طاروا اليه زرافـاتٍ و وحدانا: وہ اسکی طرف گروہوں کی شکل میں اور اکیلے اکیلے دوڑے۔

۵۔ اَزْرَفَ الرجلُ: زرافہ خریدنا۔ الزُرَافة و الزَرَافة والـزَرَّافة و الـزُرَّافة جمع زَرافِيّ و زَرافِي و زرائِف (ح) زرافہ انگریزی میں اسے Giraffe کہتے ہیں۔

۶۔ زَرْفَنَ شَعرَهُ: بالوں کو حلقہ دار بنانا۔ الزرافين واحد زُرْفِين: حلقہ۔

زرق: ازرَقَ ـ زُرْقاً الطائرُ: پرندہ کا بیٹ کرنا۔ الزَرَّاقة: عوام اسے زاروقہ کہتے ہیں، پچکاری۔

۲۔ زرَقَ ـ زَرْقاً الطائرَ: پرندے کو چھوٹے نیزے سے مارنا۔ عام لوگ کہتے ہیں۔ زرق الـنجمُ: ستارہ ٹوٹ کر گرا۔ انزرق السهمُ: تیر کا گھسنا اور آر پار ہونا۔ المِزْرَاق جمع مزاريق: چھوٹا نیزہ۔

۳۔ زرَقَ ـ زَرْقاً تْ عينه نحوی: اس نے میری طرف کنکھیوں سے دیکھا۔ الرجلُ ببصره: (کو) گھورنا۔ زَرِقَ ـ زَرَقاً الرجلُ: اندھا ہونا۔ اَزْرَقَتْ عينه نحوی: اس نے میری طرف کنکھیوں سے دیکھا۔ اِزْرَقَّ اِزْرِقَاقاً وازراقَّ اِزْرِيقاقاً عينه نحوی: اس نے میری طرف کنکھیوں سے دیکھا۔ الزرق: گھوڑے کا سفید ٹانگوں والا ہونا۔ الـزُرَق: تیز نظر والا، گھوڑے کی پیشانی کی سفیدی۔ و۔ جمع زَرارِق (ح) ایک شکاری پرندہ۔ الأُزْرَق: (ح) باز۔ زرقاء اليمامة: فاختہ۔

۴۔ زرَقَ ـ زُرُقاً تِ الناقةُ الرَحْلَ: اونٹنی کا کجاوے کو پیچھے کی طرف ہٹانا۔ اَزْرَقَتِ الناقة حملها: اونٹنی کا بوجھ کو پیچھے کی طرف ہٹانا۔ اِنْزَرَقَ: پیچھے ہٹنا، چت لیٹنا۔ المِزْرَاق جمع مَزَارِيق من الاباعر: پیچھے کی طرف بوجھ ہٹانے والا اونٹ۔

۵۔ زَرِقَ ـ زَرَقاً تْ عينُهُ: کی آنکھ کا نیلا ہونا۔ الشيءُ: چیز کا نیلگوں ہونا۔ اِزْرَقَّ اِزْرِقَاقاً و ازراقَّ ازريقاقاً: نیلا یا آسمانی رنگ کا ہونا۔ الزَرَق و الزُرْقَة: نیلا رنگ، آسمانی رنگ۔ الـزُرْقَة: تعویذ کا مہرہ۔ الـزُرَيْق و ابـوزُرَيْق: نیل کنٹھ۔ الأزْرَق م زرقـاء جمع زُرق: نیلگون۔ عدوٌّ ازْرَق: سخت دشمنی والا دشمن۔ نـصلٌ اَزْرَق: چمکتا ہوا تیر کا پھل۔ مـاءٌ ازرق: صاف پانی۔ الزُرق: دانتوں اور نیزے وغیرہ کے پھلوں سے کنایہ۔ الازارِقة: جن کا واحد الأزرقي ہے نافع بن الازرق کے ساتھیوں پر مشتمل خوارج کا ایک فرقہ، جنہوں نے مخالفوں کو قتل اور انکی عورتوں کو لونڈیاں بنانا جائز قرار دیا۔ الـزرقاء جمع زُرق: ازرق کا مونث۔ آسمان، شراب۔ الـزُرَيقاء (ح) بلی سے مشابہ جانور لیکن اس کی ٹانگیں چھوٹی اور جسم بلی سے لمبا ہوتا ہے دودھ اور تیل میں بھگویا ہوا کھانا۔

۶۔ الـزُرْقُم جمع زَرَاقِم: گہرا آسمانی (مذکر اور مونث دونوں کے لئے آتا ہے) الـزراقم (ح) بہت سے سانپ۔

○ زَرَقَ ـ زُرْقاً ه ب: کو چوٹ لگانا، کو سے چیرنا ـ ه: کچھ پھینکنا۔ زرق الابر: ٹیکے۔ مِزْرَاق جمع مَزَارِيق: کھیل کا نیزہ۔ زَرِقَ ـ زَرَقاً و ازرقّ: نیلا ہونا۔ زَرَق: نیلا، نیلاہٹ، نیلا رنگ سبز موتیا Glaucoma۔ زُرْقَة: نیلا، نیلاہٹ، نیلا رنگ، سیاہ یرقان Cyanosis ـ اَزْرَق م زَرْقاء جمع زُرق: نیلا۔ الـزرقـاء: نیلا آسمان۔ ازرقاق: نیلاہٹ۔ داء الازرقاق: سیاہ یرقان Cyanosis

زرقون: چمکدار نیلا۔

زرك: زَرِكَ - زَرَكاً: بدخلق ہونا۔ عام لوگ کہتے ہیں۔ زَرَكَهُ: یعنی اسے تنگ کیا۔

○ زَرْكَش: زرلعت، کم خواب، دیبا، نقرئی وزرین سوزن کاری۔ مُزَرْكَش: زربفت، ۔ ب: نقرئی، وزرین دھاگے سے سوزن کاری کیا ہوا۔

زرم: ۱۔ زَرَمَ - زَرْماً: کو کاٹنا کہتے ہیں۔ زَرَمَتْ بِه اُمُّهُ: اس کو اس کی ماں نے جنا۔ زَرِمَ - زَرَماً الشیءُ: چیز کا منقطع ہونا۔ زَرَّمَ و اَزْرَمَ ہ: (کو) کاٹنا کہا جاتا ہے۔ زَرَمَهُ الدهرُ: زمانہ نے اس کی خیر کا سلسلہ منقطع کردیا۔ الازرم: منقطع (ح) بلی۔ الزَّرِمَ: ذلیل، تھوڑے جتھے والا، کنجوس، تنگ حال۔ الزَّرِیم: ذلیل، تھوڑے جتھے والا۔

۲۔ اِزْرَأَمَّ: سکڑنا، غضبناک ہونا۔

۳۔ اِزْدَرَمَهُ: (کو) نگلنا۔

زرن: ۱۔ الزَّرْنَب: (ح) نیل گائے۔

۲۔ الزِّرْنیخ (ك): ہڑتال۔ سنکھیا، سم الفار۔

۳۔ زَرْنَقَ زَرْنَقَةً فُلاناً اللباسَ: (کو) لباس پہنانا۔ تَزَرْنَقَ بالثیاب: لباس پہننا اور اس سے اپنے آپ کو ڈھکنا۔

۴۔ زَرْنَقَ زَرْنَقَةً الارضَ: زمین کو کھال سے سیراب کرنا، عام لوگ کہتے ہیں۔ زرنق: اس نے لوٹے سے پانی پیا مگر اچھی طرح نہیں چوسا۔ تَزَرْنَقَ الرجلُ: آدمی کا اجرت دیکر پانی کی نالی کے ذریعے پانی مانگنا۔ الزُّرْنُوق: چھوٹی نہر، کھال، پانی کی نالی۔

۵۔ تَزَرْنَقَ: سود پر خریدنا۔ الزَّرْنَقة: سود، زیادتی۔

۶۔ الزَّرْنَقة: حسن کامل۔ الزِّرْنیق (ك): ہڑتال۔

زری: زَرَیٰ - زَرْیاً و زُرِیّاً و زَرایَةً و مَزْرِیَةً و مَزارَةً و تَزَرّیٰ علیه عملَه: کسی کو کسی کام پر عتاب کرنا، عیب لگانا۔ زارَیٰ مُزاراةً ہ: کو عتاب کرنا۔ اَزْرَیٰ بالامرِ: کسی امر میں سستی کرنا۔ و۔ بِه و اَزْرَاهُ: (کی) بدگوئی کرنا اور اس کا حق کم کرنا۔ ۔ علیه عملَه: کو اس کے کام پر معتوب کرنا۔ کو اس کے کام پر عیب لگانا۔ اِزْدَرَیٰ و اِسْتَزْرَیٰ ہُ: کو حقیر جاننا (کا) استخفاف کرنا۔ الزَّرِیّ: برا اور حقیر شخص جسے کسی شمار میں نہ لایا جائے۔ المِزْراء: لوگوں کو حقیر جاننے والا، لوگوں کا عیب گیر۔

○ زَرَیٰ - زِرایَةً علی: کو جھاڑ، جھاڑ کرنا۔ ۔ علی ہ: کی کسی وجہ سے عیب جوئی کرنا۔ ۔ علی / ب: کا گالیاں دینا، اَزْرَیٰ ب: کا مذاق اڑانا۔ تَزَرّیٰ بمعنی زَرَیٰ۔ اِزْدَرَیٰ ہ / ھا / ب: کی ہتک کرنا، کے متعلق بری رائے رکھنا، کو حقیر جاننا۔ ۔ ھا / ب: خطرہ کو خاطر میں نہ لانا۔ استزری بمعنی اِزْدَرَیٰ۔ زَرِیّ: برا، بہت خراب، حقارت، مہمیز، قابل مذمت ذلت، ہتکی، حقارت، تحقیر، بدنامی، ناقدری۔ اِزْراء: ذلت، ہتکی، بے التفاتی، بے پروائی۔ اِزْدِراء: ذلت، ہتکی، حقارت، تحقیر۔ مُزْرٍ: حقارت آمیز، قابل مذمت، لائق مذمت۔

زطّ: زَطَّ - زَطّاً الذبابُ: مکھی کا بھنبھنانا۔

زعّ: زَعْزَعَ زَعْزَعَةً ہُ: کو زور سے ہلانا۔ و۔ الابلَ فی السیر: اونٹ کو ہانکنا۔ تَزَعْزَعَ: حرکت میں آنا، ہلنا۔ الزَّعْزَعَة جمع زَعازِع (مص) الزَّعازِع: مصائب زمانہ۔ ریحٌ زَعْزَعٌ و زُعْزُعٌ و زَعْزاعٌ و زُعازِعٌ و زَعْزَعانٌ: آندھی، طوفان باد۔ جَرْیٌ زَعْزَعٌ: تیز دوڑ۔

زعب: ۱۔ زَعَبَ - زَعْباً الاناءَ: برتن کو بھرنا۔ و۔ القربةَ: بھری ہوئی مشک اٹھانا۔ و۔ تِ القربةُ: مشک کا اپنا پانی نکال دینا۔ و۔ السیلُ: سیلاب کا وادی کو بھر دینا اور پانی کا زور ہونا۔ و۔ الوادی: وادی کا بھر جانا۔ تَزَعَّبَ فی اکله و شربه: زیادہ کھانا اور پینا۔ سیلٌ زاعِبٌ و زَعُوبٌ: سیلاب جو وادی کو بھر دے۔

۲۔ زَعَبَ - زَعْباً الشیءَ: چیز کو کاٹنا۔ و۔ زِعْباً و زَعْبَةً و زُعْبَةً لَه من المالِ: کو مال کا ایک حصہ دینا۔ تَزَعَّبَ القومُ المالَ: لوگوں کا مال کو آپس میں بانٹنا۔ اِزْدَعَبَ الشیءَ: چیز کو اپنے لئے لینا۔ الزَّعْبَة والزُّعْبَةُ والزِّعْب: مال کا ایک حصہ۔

۳۔ زَعَبَ - زَعِیباً الغرابُ: کوے کا تھک کر کائیں کائیں کرنا۔

۴۔ تَزَعَّبَ: غیظ و غضب میں آنا۔ ۵۔ تَزَعَّبَ: چست ہونا۔

۶۔ الأَزْعَبُ م زَعْباء جمع زُعْب: موٹا کمینہ پستہ قد۔ الزُّعْبُوب: پستہ قد کمینہ شخص۔

۷۔ زَعْبَقَ القومَ: لوگوں کو متفرق کرنا۔ و۔ الشیءَ: چیز کو جدا جدا کرنا، بکھیرنا۔ تَزَعْبَقَ الشیءُ من یدی: چیز میرے ہاتھ سے بکھر گئی۔ متفرق ہوگئی۔

۸۔ زَعْبَلَ: موٹے بدن اور پتلی گردن والا ہونا۔ الزَّعْبَل جمع زَعابِل: موٹے جسم اور پتلی گردن والا۔ (ح) اژدہا، ڈول (ح) گرگٹ۔

○ زَعْبَرَ علی: کو دھوکا دینا، سے دغا بازی کرنا۔

○ زَعْبُوط جمع زَعابِیط: اونی کپڑا، اونی لباس جو فلاحین پہنتے ہیں۔

○ زَعْتَر بمعنی سعتر

زعج: ۱۔ زَعَجَ - زَعْجاً ہُ: (کو) بے قرار کرنا اور اپنی جگہ سے ہٹا دینا، دھتکارنا، نکال باہر کرنا۔ اَزْعَجَ ہُ: کو بے قرار کرنا، پریشان کرنا۔ و۔ ہُ الی المعصیة: (کو) گناہ کی طرف لے جانا۔ اِنْزَعَجَ: بے قرار ہونا، بے چین ہونا، ہٹنا۔ الزَّعَج: بے قراری، بے چینی، بے آرامی۔ المِزْعاج: ایک جگہ نہ ٹھہرنے والی عورت۔

۲۔ زَعَجَ - زَعَجاً الرجلُ: (کا) چلانا۔

○ زَعَجَ و اَزْعَجَ ہ: کو پریشان کرنا، تکلیف دینا، کو جان بوجھ کر چھیڑنا، دق کرنا، تنگ کرنا، بے چین کرنا۔ ۔ ہ عن / من: کو کسی جگہ سے ہلانا، نیند وغیرہ سے جگانا، کو کسی جگہ سے لے جانا۔ اِنْزَعَجَ: جوش میں آنا، برانگیختہ ہونا۔ ۔ من: سے دہشت زدہ ہونا، خوف زدہ ہونا، کے بارے میں بے چینی محسوس کرنا، زَعَج: گھبراہٹ، پریشانی، بے چینی۔ اِزْعاج: ہلچل، گڑبڑ۔ اِنْزِعاج: تکلیف، بے کلی، بے چینی، بے آرامی، الجھن، پریشانی، ہلچل، گڑبڑ۔ مُزْعِج: برہم کن، تکلیف دہ، ناگوار، ناخوش گوار، تنگ کرنے والا، پریشان کن، تشویش ناک، مزعِجات: پریشانیاں، تکالیف، مصائب، بے کلیاں۔

زعر: ۱۔ زَعِرَ - زَعَراً و زَعَرٌ و اِزْعارٌّ شعرُهُ او ریشُهُ: (کے) بالوں یا پروں کا کم ہونا اور بکھرا ہوا ہونا جس سے کھال ننگی ہو جائے۔ و۔ الرجلُ: آدمی کا بے خیر ہونا۔ الزَّعِر والأزْعَر: کم اور بکھرے ہوئے بالوں والا۔ موضعٌ زَعِرٌ و اَزْعَر م زَعِرة و زَعْراء: کم سبزی والی جگہ۔ الزُّعْرُور: واحد زُعْرُورَة (ن) ایک سرخ پھل والا درخت، جس کے پھل کی گٹھلی سخت اور گول ہوتی ہے اور گودا کم۔ ۔ الجرملی او البستانی (ن) ایک پھل دار درخت جو معتدل اور ٹھنڈے علاقوں میں بویا جاتا ہے اس کا پھل چھوٹے سیب کی طرح ہوتا ہے پکنے پر کھایا جاتا ہے موسمی تغیرات کا مقابلہ کرتا ہے۔ رجل زُعْرُور جمع زَعارِیر: بدخلق، بے خیر۔

۲۔ الزُّعْرُورَة (ح) مضطرب اور خوف زدہ رہنے والا، ایک پرندہ۔ الأزْعَر م زَعِرة و زعراء جمع زُعْر و زُعْران: چور اچکا سرکش۔ الزُّعْران: نوجوان لوگ۔ الزَّعارة والزعارّة: بدخوئی، تند مزاجی، کمینگی، کینہ جوئی۔ اهل الزَّعارة: آوارہ گرد لوگ۔ الزعارير: اون کے کناروں پر چمٹنے والے گوبر وغیرہ کے ٹکڑے۔

○ زَعِر: پتلے بالوں والا۔

زعط: زَعَطَ - زَعْطاً ہُ: کا گلا گھونٹنا۔ موتٌ زاعِطٌ: جلدی کی موت۔

○ اَزْعَر م زَعْراء: پتلے بالوں والا، بے دم۔ اَزْعَر جمع

زُعران : رہزن، پتے باز، بدذات ۔ موتٌ زاعِط : ناگہانی موت۔

○ زعط : ہانک لے جانا۔

زعف ۔۱۔ زَعَفَ - زَعْفاهُ : (کو) موقع پر فوراً ہی مار ڈالنا۔ زَعَفَ الجریحَ : زخمی کا کام تمام کر دینا۔ اَزْعَفَ ہٗ : (کو) موقع پر فوراً ہی مار ڈالنا۔ و۔ علی الجریح : زخمی کا کام تمام کر دینا۔ اِزْدَعَفَ ہٗ : (کو) موقع پر فوراً مار ڈالنا۔ سُمٌّ زُعافٌ : سم قاتل، فوراً ہلاک کر دینے والا زہر۔ الزعُوف : ہلاکت کی جگہیں، خطرناک مقامات۔ موتٌ مُزْعِف : فوراً ہلاک کر دینے والی موت، ناگہانی موت۔ سیفٌ مُزعِفٌ : جلد ہلاک کرنے والی تلوار۔

۲۔ زَعَفَ - زَعْفاً الحدیثَ : بات میں جھوٹ شامل کرنا۔

۳۔ زَعْفَرَہٗ : کو زعفرانی رنگ دینا۔ و۔ الطعامَ : کھانے میں زعفران ڈالنا۔ تَزَعْفَرَ : زعفران سے خوشبودار ہونا۔ زعفران میں لتھڑنا، زعفران بسا ہونا۔ الزعفران : (ن) زعفران، کیسر۔ زعفرانُ الحدید : لوہے کا زنگ۔

۴۔ الزُعافِق جمع زَعافِق : بخیل۔ بدخلق۔

زعق : ۱۔ زَعَقَ - زَعْقاً : چلانا، چیخنا۔ و۔ بالدابۃ : جانور کو زور سے بول کر ہانکنا۔ الزَعْقۃ : چیخ، پکار۔ الزَعّاق : جانوروں کے پیچھے اونچی آواز میں بولتے ہوئے دور کرنے والا۔

۲۔ زَعَقَ - زَعْقاً ہٗ وبہ : (کو) ڈرانا، خوف دلانا۔ زَعِقَ - زَعَقاً و زُعِقَ وانْزَعَقَ الرجلُ : آدمی کا رات کو ڈرنا۔ اَزْعَقَ ہٗ : کو ڈرانا، خوف زدہ کرنا۔ الزَعِق : رات کو ڈرنے والا وہ شخص جسے خوشی کے ساتھ ڈر بھی ہو۔ الزعِیق : خوف زدہ۔

۳۔ زَعَقَ - زَعْقاً القِدرَ : ہانڈی میں بہت سا نمک ڈالنا۔ زَعُقَ - زُعاقۃً الماءُ : پانی کا کڑوا ہونا کہ پیا نہ جا سکے۔ اَزْعَقَ القِدرَ : ہانڈی میں بہت سا نمک ڈالنا۔ الزُعاق : سخت کڑوا، پانی جو پیا نہ جا سکے۔ الزُعْقُوقۃ : زعاق کا اسم۔

۴۔ زَعَقَ - زَعْقاتِ الریحُ التراب : ہوا کا مٹی اڑانا۔ زَعِقَ - زَعَقاً : خوش و شادمان ہونا۔ اَزْعَقَ السیرَ : چلنے میں جلدی کرنا۔ اِنْزَعَقَ الفرسُ : گھوڑے کا آگے بڑھنا اور تیز چلنا۔ الزَعّاق من الخیل : بہت اور تیز چلنے والا گھوڑا۔

۵۔ زَعَقَ - زَعْقاً تہُ العقربُ : کو بچھو کا ڈسنا۔

○ زُعْق و زَعِیق : شور و غوغا، چلانا، چیخنا، چیخ مارنا۔

زعل : ۱۔ زَعِلَ - زَعَلاً : شادمان ہونا، چست ہونا، اَزْعَلَ ہٗ : (کو) خوش کرنا، چست کرنا۔ تَزَعَّلَ : شادمان ہونا، چست ہونا۔ الزَعِل والزَعْلان والاَزْعِیل : شادمان، چست۔

۲۔ زَعِلَ - زَعَلاً من المرض وغیرہ : بیماری وغیرہ سے اکتا جانا اور مضطرب ہونا، عوام کہتے ہیں۔ "زعل منہ" : وہ اس سے ناخوش ہے۔ ایسا شخص زعلان کہلاتا ہے۔ اَزْعَلَ ہٗ من مکانِہٖ : کو اس کی جگہ سے ہٹانا۔ الزَعِل : بھوک سے بیتاب۔

○ زَعِل - زَعَلاً من : سے اکتا جانا، بیزار ہونا۔ ـ : ناراض ہونا، غصے ہونا، برہم ہونا۔ زَعَّلَ ہٗ : کو برہم کرنا، تنگ کرنا، پریشان کرنا۔ اَزْعَلَ ہٗ : کو برہم کرنا، تکلیف دینا، زحمت دینا۔ زَعَل : خفگی، غصہ، آزردگی، برہمی، جھلاہٹ، پریشانی۔ زَعِل : برہم، ناراض، غصے، پریشان۔ زَعْلان : ایضاً زَعْولۃ : برہمی، غصہ، جھلاہٹ، پریشانی۔

زعم : ۱۔ زَعَمَ - زَعْماً و زِعْماً و زُعْماً و مَزْعماً : کوئی سچی یا جھوٹی بات کہنا (اس کا استعمال بیشتر شکی یا جھوٹی باتوں میں ہوتا ہے)۔ گمان کرنا۔ دعویٰ کرنا۔ تَزَعَّمَ : جھوٹی باتیں کہنا۔ و۔ القومُ علی الامرِ : آپس میں غیر وثوقی باتیں کرنا۔ الزَعْمۃ جمع زَعَمات : زعم کا اسم مرہ۔ کہتے ہیں۔ (ھذا ولا زَعَمَاتَکَ او زعاماتِکَ) یعنی صحیح تو یہ ہے نہ کہ جو تم کہتے ہو۔ الزَعَماتُ : غیر وثوقی باتیں۔ الزُعْمِیّ : (ضد) جھوٹا، سچا۔ المَزْعَم : (مص) گمان کہتے ہیں۔ ھذا امرٌ مَزْعَمٌ : یہ ایک غیر وثوقی بات ہے اس میں ہر ایک اپنا خیال ظاہر کرتا ہے۔ المَزاعِمُ : کہتے ہیں۔ ھذا امرٌ فیہ مَزاعِم : یہ متنازعہ معاملہ ہے۔

۲۔ زَعَمَ - زَعامۃً علی القوم : کسی قوم کا سربراہ یا پیشوا ہونا۔ زاعَمَ ہٗ : کسی جگہ بھیڑ کرنا۔ اَزْعَمَ اِلیہ : کسی کا مطیع و فرمانبردار ہونا۔ و۔ علی القوم : قوم کا سربراہ ہو جانا۔ تَزَعَّمَ القومَ : کا پیشوا، قائد، لیڈر ہو جانا۔ و۔ حزباً او نحوہ : کا صدر یا سربراہ ہو جانا۔ الزَعِیم جمع زُعَماء : آقا، صدر، سربراہ (اع) کرنل کے برابر، فوجی منصب۔ الزَعامۃ : شرافت، شرف برداری، سربراہی، بہترین یا زیادہ مال، ہتھیار، زرہ۔

۳۔ زَعَمَ - زَعْماً بالمال : مالی کفیل و ضامن ہونا۔ الزَعَم، الزَعامۃ : اس کا ایک نام (کفالت)۔ اَزْعَمَ ہٗ المالَ : کو مال کا کفیل و ضامن بنانا۔ و۔ الامرُ : کام کا ممکن ہونا۔ تَزاعَمَ القومُ علی الامرِ : ایک دوسرے کی مدد کرنا۔ الزعیم جمع زُعَماء : کفیل، ضامن۔

۴۔ زَعَمَ - زَعْماً اللبنُ : دودھ کا خوشگوار ہونے لگنا۔ اَزْعَمَ اللبنُ : ایضاً۔ و۔ تِ الارضُ : زمین میں سبزہ کا پھوٹنا۔ الزَعِم من الشواء (ط) : بہت چربی والا کہ آگ پر رکھتے ہی پگھل جائے۔

۵۔ زَعِمَ زَعَماً فیہ : کا لالچ کرنا۔ المَزْعَم : لالچ۔ اَزْعَمَ ہٗ : (کو) کھلانا۔

۶۔ الزَعُوم : عاجز از کلام۔ المزعامۃ : سانپ۔

○ زَعَمَ - زَعْماً اَن : بڑے وثوق سے کہنا کہ، کہنا کہ۔ ل أن : سے بیان کرنا کہ ــ یقین کرنا۔ ہٗ ھ : کو غلطی سے کچھ سمجھ بیٹھنا، کو کچھ خیال کرنا یا سمجھنا۔ زعم لنفسِہٖ ھ : کا دعویٰ کرنا۔ پر حق جتانا۔ تَزَعَّمَ : لیڈر بن جانا۔ ـ ہٗ : کا لیڈر ہونا۔ ـ ھ : (فوجی دستہ وغیرہ کی) کمان کرنا، قیادت کرنا۔ ــ : لیڈر بن بیٹھنا، اپنے آپ کو لیڈر ظاہر کرنا۔ فی زَعْمِھِم : جیسا کہ وہ کہتے ہیں، جیسا کہ ان کا دعویٰ ہے۔ زَعِیم جمع زُعَماء : لیڈر، رنگ لیڈر، کرنل، بریگیڈیر جنرل۔ ـ ب : کا ضامن۔ زَعامۃ : لیڈرشپ، قیادت، سیاست میں قائدانہ حیثیت۔ مَزاعم : دعوے، الزامات، قیاسات، مفروضے۔ مزعوم : دعویٰ کیا ہوا، مبینہ، نام نہاد۔

زعن : زَعْنَفَ تِ الماشِطۃُ العروسَ : مشاطہ کا دلہن کو آراستہ کرنا۔ الزَعْنَفۃ والزِعْنِفۃ جمع زَعانِف : پست قد، ہر چیز کا حصہ، اطراف بدن جیسے ہاتھ، پیر قبیلہ کا ایک ٹکڑا جو اکیلا ہو یا دوسرے میں شامل ہو جائے، کپڑے کا ٹکڑا یا پھٹا ہوا دامن، چیز کا ردی حصہ، کمینہ، مصیبت۔ الزَعانِفُ : مچھلی کے پر، مخلوط گروہ جو ایک نسل سے نہ ہوں۔

○ زِعْنِفۃ جمع زَعانِف : ہجوم، ٹولی، انبوہ، اراذل۔ مچھلی کے پر۔

زعا : زعا - زُعُوّاً : منصف ہونا، عادل ہونا۔

زغ : ۱۔ زَغْزَغَ الکلامَ : رک رک گفتگو کرنا۔ و۔ بالرجلِ : سے ٹھٹھا کرنا، سے تمسخر کرنا، ہنسی مذاق کرنا۔ الزَغْزَغ : سبک و چست آدمی۔ حسب و نسب میں مطعون۔

۲۔ زَغْزَغَ الشیءَ : (کو) چھپانا۔

۳۔ الزُغْزُغ : پستہ قد۔ ایک پرندہ۔ الزُغْزُغِیّۃ : بعض عجم کی زبان۔

زغب : ۱۔ زَغِبَ - زَغَباً و زَغَّبَ وازْغابَّ الصبیُّ او الفرخُ : بچے یا چوزہ کا رواں نکلنا۔ ایسا بچہ یا چوزہ زَغِبٌ کہلاتا ہے۔ اَزْغَبَ الکرمُ : انگور کی بیل کا پتہ دار ہونا۔ الزَغَب واحد زَغَبۃ : پروں یا بالوں کی روئیں۔ چھوٹے بالوں یا پروں والے زَغَبُ البراعِم : پہلے بال یا پر جو نباتات کے غنچوں کو ڈھک لیتے ہیں۔ خصوصاً انگور کی بیل کے غنچے عرب اور اہل ہند کھجور کے

پہلے نکلنے والے بالوں سے بعض قسم کے کپڑے بنایا کرتے تھے۔ بعض جانوروں جیسے گائے بھینس اور کھجوروں کے گھنے بال۔ جوزین اور عرق گیر کو استر لگانے میں استعمال کیے جاتے ہیں۔ الأزغب م زَغباء جمع زُغبٌ: روئیں دار (ح) تیتر کا چوزہ۔ الزُغبَة (ح) گلہری۔ الزُغابَة والزُغابی: بہت چھوٹے روئیں، بہت نرم پر یا بال کہتے ہیں۔ ما اصبت منه زُغابَة: میں نے اس سے روئیں برابر بھی کچھ نہیں لیا۔ الزُغبُب: پستہ قد، بخیل۔

○ زَغب: روئیں زَغِب: روئیں دار۔ ازْغب: ایضاً۔

۲۔ زَغبَرَ الثوبُ: کپڑے کا روئیں دار ہونا۔ الزَغبَر: رواں کہتے ہیں۔ اخذ الشیء بزَغبَره: یعنی اس نے ساری چیز لے لی۔ الزِغبِرَة: چھوٹے پر، صحیح لفظ الزغب ہے، کپڑے کا رواں فصیح الزئبرة ہے۔ الزِغب الزِغبُر: بمعنی زِغبَر۔

زغد: ۱۔ زَغَدَ - زَغْدًا السقاءَ: مشک کو نچوڑنا۔ و۔ فلاناً: کا حلق دبانا۔ و۔ البعیرُ: اونٹ کا بہت بلبلانا۔ و۔ النهرُ: دریا کا چڑھنا۔ زَغَدَتِ المرأة ولَدَها: عورت کا بچے کو دودھ پلانا۔ الزَغیدُ والزَغیدَة: مکھن جو مشک دبانے پر پھوٹ کر نکلے۔ نهر زُغاد: پانی سے لبریز موجیں مارتا دریا۔

۴۔ زَغَدَ - زَغْدًا ہُ بالکلام: کو باتوں سے اکسانا، بھڑکانا۔

○ زَغَدَ - زَغْدَاہ: کو کہنی مارنا۔

زغر: ۱۔ زَغَر - زَغراً الشیءَ: (کو) چھیننا، غصب کرنا۔

۲۔ زَغَر - زَغراً الشیءُ: چیز کا بکثرت ہونا۔ و۔ البحرُ: دریا کا چڑھنا، موج زن ہونا۔ الزَغر و الزَغر من کل شیء: ہر چیز کی کثرت اور افراط۔

○ زغر ل/ الی: کو حیرانی یا شک کی نظر سے دیکھنا، پر بری نظر ڈالنا۔

۳۔ زَغرَبَ: ہنسنا۔ الزَغرَب: بہت پانی۔ بئر زَغرَبٌ و زَغرَبَة: بہت پانی والا کنواں۔

۴۔ زَغرَدَ زَغرَدَةً البعیرُ: اونٹ کا بلبلانا اور بلبلا کر اپنے حلق میں بار بار لوٹانا۔ زغردة النساء جمع زغارید: عورتوں کی مسرت کے وقت آواز۔

○ زَغزَغَ ہ: کو چھپانا، مخفی رکھنا۔ — ہ: کو گدگدانا، گدگدی کرنا۔

○ زُغطَة: ہچکی۔

زغف: ۱۔ زَغَفَ - زَغفاً الماءُ: پانی کا بہت ہونا۔ و۔ فی حدیثه: بہت باتیں کرنا اور اس میں جھوٹ کی آمیزش کرنا۔ کہتے ہیں۔ زَغَفَ کلاماً کثیراً: یعنی اس نے لمبی گفتگو کی۔ وزَغَفَ لنا مالاً کثیراً: یعنی اس نے ہم کو بہت مال دیا۔ اِزْدَغَفَ الشیءَ: زیادہ یا سارا مال لینا۔ الزَغف (مص): برس کر آسمان پر چھایا ہوا بادل۔ الزَغّاف: بہت باتیں کرنے والا۔ المِزغف: حریص، لالچی۔

۲۔ زَغَفَ - زَغفاً ہُ بالرمح: کو نیزہ مارنا۔ الزَغف (مص): بڑی اور لمبی زرہ۔ درع زَغیف: کشادہ مضبوط کڑیوں والی زرہ کہتے ہیں۔ دروعٌ زُغفٌ و زَغَفٌ و ازغافٌ و زُغوفٌ: کشادہ، مضبوط کڑیوں والی زرہیں۔ الزَغفة و الزَغَفة: کشادہ اور مضبوط زرہ۔

۳۔ الزَغف: جلانے کی لکڑی کے باریک ٹکڑے، درخت کی نازک شاخیں۔

زغل: زَغَلَ - زَغلاً الماء: پانی کو بار بار ڈالنا یا گرانا۔ و۔ الشراب: پانی کی کلی کرنا۔ و۔ الصبیُ اُمَّهُ: بچہ کا اپنی ماں کا دودھ پینا۔ عوام کہتے ہیں۔ زَغل الذهب وغیره: سونے وغیرہ میں ملاوٹ کرنا۔ ازْغَل الماء: پانی ڈالنا۔ و۔ تِ الام ولدها: ماں کا اپنے بچے کو دودھ پلانا۔ و۔ الطائرُ فرخهُ: پرندے کا اپنے چوزے کو چوگا دینا۔ و۔ الشراب: پانی کی کلی کرنا۔ الزَغل: دھوکا، کھوٹ، ملاوٹ۔ الزُغلیّ: دھوکے باز۔ الزُغلَة: وہ پانی جو آپ کلی کرتے ہوئے اپنے منہ سے نکالیں۔ ایک بار کا پانی گرانا یا ڈالنا۔ ایک مرتبہ پانی گرانے کی مقدار۔ الزُغلول جمع زغالیل: بچہ، کبوتر کا چوزہ، چست پھرتیلا آدمی۔

زغم: تزغَمَ الجملُ: اونٹ کا اپنی جھاگوں کو اپنے جبڑوں میں پھرانا کہتے ہیں۔ تزغمَ الرجل: آدمی کا غصہ سے بولنا۔ الزَغوم والزُغموم: ہکلا، اٹک اٹک کر بولنے والا۔

زف: ۱۔ زَفَّ - زَفّاً و زُفوفاً و زَفیفاً: جلدی کرنا، تیز چلنا۔ و۔ تِ الریحُ: ہوا کا آہستہ چلنا۔ و۔ زَفّاً و زَفیفاً الطائرُ: پرندہ کا پر پھیلا کر اترنا۔ و۔ زَفّاً و زَفافاً البرقُ: بجلی کا چمکنا۔ ازَفَّ الرجل: آدمی کا تیز دوڑانا۔ و۔ ہُ: کو تیز دوڑانا۔ اِستزفَّ ہُ السیل: سیلاب کا (کو) بہا لے جانا۔ و۔ ہُ السیرُ: (کو) سبک بنانا۔ الزُفَه: زُمرہ۔ الزَفَّة: زف کا اسم مرة کہتے ہیں۔ جئتهُ زَفَّة او زَفّتین: میں اس کے پاس ایک یا دو دفعہ آیا۔ الأزَفّ: تیز رفتار۔ الزفیف و الزفان و الزفّاف: تیز رفتار اور ہلکا پھلکا۔ الزَفوف: شتر مرغ۔ و۔ من النوق: تیز رفتار اچھی چال کی اونٹنی۔ قوس زَفوف: لچک دار کمان۔

۲۔ زَفَّ - زَفّاً و زِفافاً العروسَ الی زوجها: دلہن کو دولہا کے پاس بھیجنا۔ ازَفَّ العروسَ الی زوجها: دلہن کو دولہا کے پاس بھیجنا۔ ازْدَفَّ العروسَ: دلہن کو دولہا کے پاس بھیجنا۔ و۔ الحِمل: بوجھ اٹھانا۔ زفة العروس: دلہن کے گرد اظہار مسرت کے لئے چکر لگانا۔ المِزَفَّة: ڈولی، پالکی۔

۳۔ الزِفّ: چھوٹے چھوٹے پر۔ الزَفَف: پرندہ کے گھنے اور ایک پر ایک چڑھے ہوئے روئیں۔ الأزَفّ: باریک اور گھنے پروں والا۔

۴۔ زَفزَفَ الرجل: تیز دوڑنا، اچھی چال چلنا۔ و۔ الطائرُ: پرندہ کا اپنے پر پھیلانا اپنے آپ کو نیچے اتارنا۔ و۔ تِ الریحُ الحشیش: ہوا کا گھاس کو ہلا کر اس میں سے سائیں سائیں کی آواز نکالنا۔ و۔ المرکبُ: سواری کے چلنے سے آواز سنائی دینا۔ الزَفزف: پیہم تیز چلنے والی ہوا۔ الزفزاف: پیہم تیز چلنے والی ہوا۔ (ح) شتر مرغ، ہلکا۔

○ زَفَّ - زَفّاً و زُفوفاً: جلدی کرنا۔ — زَفّاً و زِفافاً ها الی/علی: برات میں دلہن کو دولہا کے پاس لیجانا۔ زُفَّتْ الی: لڑکی کی کسی سے شادی ہو جانا۔ زف الی ہ: کو کوئی اطلاع دینا۔ ہ الی: کو کچھ بتانا۔ زَفَّ البُشری الی: کو خوشخبری دینا۔ زَفّة: لوگوں کا جلوس، برات۔ زَفّة: ایک بار، ایک دفعہ، ایک مرتبہ۔ زفاف: شادی، شادی کی تقریب۔ لَیلَة الزِفاف: سہاگ رات۔ زَفوف: شتر مرغ، بیڑا، تیز رفتار اونٹ۔ زَفیف: ہوا کی سائیں سائیں، ہوا کا سائیں سائیں کرنا۔ مِزَفَّة: دلہن کی ڈولی، پالکی۔

زفت: زَفَتَ - زَفتاً الاناءَ: برتن کو بھر دینا۔ و۔ الرجلَ: آدمی کو ناراض کرنا، روکنا، دھتکارنا، تھکانا کہتے ہیں۔ زَفَتَ الحدیثَ فی اذن الاصمّ: یعنی اس نے بہرے کے کان میں بات ڈال دی۔ زفّتِ السفینة: کشتی پر زفت ملنا۔ الزِفت: رال۔

○ زَفَّتَ: رال لگانا۔ — ہ: (سڑک پر) اسفالٹ بچھانا۔

زِفت: رال، اسفالٹ۔ زفت و قطران: ناخوشگوار، برہم کن، تکلیف دہ، بدنصیبی۔ مِزفتة جمع مَزافِت: اسفالٹ بچھانے کی مشین۔ تزفیت: اسفالٹ بچھانا۔

زفد: زَفَدَ - زَفداً الاناءَ: برتن کو بھر دینا۔ — فرسهُ شعیراً: گھوڑے کو بہت جو کھلانا۔ ازدَفَتَ المالَ: سارا مال لے لینا۔

زفر: ۱۔ زَفَرَ - زَفراً و زَفیراتِ النارُ: آگ کے بھڑکنے کی آواز سنائی دینا۔ و۔ الرجلُ: لمبا سانس

لینا۔ ـ الحمارُ: گدھے کا ڈھینچو ڈھینچو کرنے لگنا۔ الزِفر جمع ازفار: بھاری بوجھ۔ الزُفرۃ جمع زُفرات: لمبا سانس، گدھے کا ڈھینچو، ڈھینچو۔ و ـ والزُفرۃ: لمبا سانس، گرم سانس۔ الـزافِـرۃ جمع زَوافِـر: کمان۔ الزفیر (مص) گدھے کی پہلی آواز، اسکی آخری آواز کو شہیق کہتے ہیں۔ المُزفَر و المَزدفَر: لمبا سانس، سانس لینے کی جگہ۔

۲- زَفَر ـِ زَفْراً و زَفیراً تِ الارضُ: زمین کی روئیدگی ظاہر ہونا، زمین کا سبزہ اُگنا۔

۳- زَفَرَ ـِ زَفْراً الماءَ: پانی کھینچنا۔ و۔ الشیءَ: چیز کو اٹھانا۔ اِزْدَفَر الشیءَ (کو) اٹھانا۔ الزِفر جمع أزفار: مشک، مشکیزہ، مسافر کا سامان۔ الزُفَر: مشکیں اٹھانے کی طاقت رکھنے والا، دریا، لبالب بھری ہوئی ندی، آقا، سخی، بہت بخشش، شیر، بہادر۔ الزِفْر: وہ چیز جس سے درختوں کو سہارا اور تقویت بہم پہنچائی جائے۔ تھم۔ زَفْرۃُ و زُفْرۃُ الدابّۃِ: جانور کا پھولا ہوا پہلو۔ فـرسٌ أزفَر جمع زُفر: مضبوط پسلیوں والا گھوڑا۔ الـزافِـرۃ جمع زَوافِر: کندھا اور اس کا گرد اگرد، بڑا سردار۔ زافِرۃ الرجُل: آدمی کے اقارب و اعوان و انصار۔ و۔ البناء: عمارت کا تھم۔ الزَوافِر: لونڈیاں جو پانی کی مشکیں بھر کر لاتی ہیں، انگوروں کی بیل کو اٹھانے کے جنگلے کے شہتیر، پسلیاں کہتے ہیں۔ فـرسٌ شـدیـد الـزوافِر: مضبوط پسلیوں والا گھوڑا۔ زَوافِرُ المَجدِ: بزرگی کے اسباب اور ستون۔ المُزْفُور من الدوابّ: مضبوط جوڑوں والا جانور۔

۴- تَزَفَّر: زفر کھانا۔ الـزفـر عند المسیحیین: گوشت اور دودھ وغیرہ کا کھانا اور پینا، اس کی ضد قطاعہ ہے جس کا معنی ان کھانا پینے کی چیزوں کو استعمال نہ کرنا۔

۵- الزفر ج ازفار: جماعت گروہ، دستہ فوج۔ الزُفر: دستہ فوج۔ زَفْرۃُ و زُفْرۃُ الشیء: چیز کا وسط۔ الزافِرۃ جمع زَوافِـر: مصیبت، پر کے علاوہ تیر کا باقی حصہ یا پیکان کی جانب دو ثلث سے کم، گروہ، دستہ فوج۔ الزفیر: مصیبت۔

○ زَفَرَ ـِ زَفْراً و زفیراً: لمبا سانس لینا، لمبے لمبے سانس لینا، ہانپنا (کی) سانس پھولنا، کراہنا۔ زَفْرۃ جمع زَفَرات: آہ، کراہ۔ زَفِیـر: سانس باہر نکالنا، سانس لینا، کراہنا، کراہیں۔ زَفَّرَ ہٗ: چکنائی سے گندا کرنا، بھرنا یا کلونسنا۔ ـــ زَفَر: چکنائی، گریس، چکنائی دار خوراک۔ زَفِر: چکنا، میل سے بھرا ہوا، گندا، بدبودار۔

○ زَفْزَفَۃ: سائیں سائیں کرنا، (ہوا کا) سیٹیاں بجانا۔

زفن: ۱- زَفَنَ ـِ زَفْناً: ناچنا، زور کا دھکا دینا اور لات مارنا کہتے ہیں۔ دنوت منه فزفنی: میں اس کے نزدیک ہوا تو اس نے مجھے لات ماری۔ الـنـاقۃ الزافِنۃ والـزَفُـون: لنگڑی اونٹنی۔ الـزَفّـان: ناچنے والا، رقاص۔ الازْفَنّہ: حرکت۔ رجـلٌ اِزفَنّۃ: حرکت کرنے والا آدمی، متحرک۔

۲- الزِفن (ب) چھت کے اوپر کا چھپر۔

۳- الـزیزفون: (ن) ایک عناب۔ نـاقۃ زَیزَفُونٌ: تیز رفتار اونٹنی۔

زفی: ۱- زَفَی ـِ زَفْیاً و زَفَیاناً تِ القوسُ: کمان کا آواز دینا۔ و۔ تِ الریحُ السحابَ والتراب ونحوهما: ہوا کا بادل اور مٹی وغیرہ کو اڑانا۔ اَزْفَی الشیءَ: کو ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کرنا۔ ازفیتُ العروسَ: میں دلہن کو اس کے دولہا کے گھر لے گیا۔ الزافِی: ہلکا تیز رفتار۔ الـزَفَیـان (مص): ہلکا پن، ہلکا۔ نـاقۃٌ زفَیان: تیز رفتار اونٹنی۔ المَزفِیّ، المُنزفِی و المُتزفِی: ڈرایا ہوا، خوف زدہ۔

۲- زَفَی ـِ زَفْیاً و زَفَیاناً الرجل بنَفْسِهٖ: جان دینا۔

زق: ۱- زَقَّ ـُ زَقّاً الطائرُ: پرندہ کا بیٹ کرنا۔ و۔ فرخَہٗ: پرندہ کا اپنے چونچ سے اپنے چوزے کو چوگا دینا۔ چوزے کو چوگا دینا۔ الـزَقّ: پالتو پرندوں کو جلد موٹا کرنے کے لئے زبردستی خوراک دینا۔ الـزَقّـۃ: چوزوں کو چوگا دینے والے کبوتر، چھوٹے بچوں کو پیار کرنے والے۔

۲- زَقَّ ـُ زَقّاً الکبشَ: مینڈھے کی کھال اتارنا۔ زَقَّقَ الکبش: مینڈھے کی کھال اتارنا۔ و۔ الجلدَ: چمڑے کے بال کاٹنا۔ الزِقّ جمع اَزْقاق و زِقاق و زُقّان و ازُقّ: مشک۔ زِقّ الحدّادِ: لوہار کی دھونکنی، بھٹی۔ الزُقّ جمع زِقَقَۃ: شراب۔ الـزَقّاق: مشکیں بنانے والا، مشک ساز۔

۳- الـزُقـاق جمع اَزِقّۃ و زُقّان: کوچہ گلی، تنگ گلی (مذکر و مونث) الزُقّۃ: و الزُقَق: (ح) پن ڈبی نامی ایک آبی پرندہ۔ جو پکڑنے سے پہلے غوطہ لگا کر دور چلا جاتا ہے۔

۴- زَقْزَق زَقْزَقَۃً و زِقزاقاً الطائرُ: پرندہ کا بیٹ کرنا۔ آواز دینا، چہچہانا۔ و۔ الرجلُ: ہلکی ہنسی ہنسنا، مسکرانا۔ و۔ فرخَہٗ: چوزے کو چوگا دینا۔

۵- زَقْـزَق زَقْزَقَۃً و زَقزاقاً الصبیَّ: بچہ کو کدانا۔ و۔ الرجلُ: ہلکا ہونا۔ الـزَقزاق: آہستہ چلنے والا، ایک قسم کی چیونٹی۔

○ زَقَّ ـُ زَقّاً ہٗ: پرندے کا اپنے چوزے کو چوگا دینا۔ زِق جمع اَزْقاق و زِقاق و زِقاقۃ: مشک، زُقاق مذکر و مونث جمع اَزِقّۃ: گلی، کوچہ، آبنائے، ملکی گزرگاہ۔ زَقْزَق زَقْزَقَۃً: چہچہانا، چوں چوں، چیں چیں کرنا۔ ـــ ہٗ: (چوزے) کو چوگا دینا۔ ـــ ہٗ (بچہ کو) اچھالنا۔ اپنے بازوؤں میں) زُقزاق: سمندری کوا۔ الـزقازِیق: شمالی مصر کا ایک شہر۔

زقب: ۱- زَقَب ـُ زَقْباً الجرذُ فی جحرہ: چوہے کا اپنے بل میں داخل ہونا۔ و۔ ہٗ فی الجحر (کو) بل میں داخل کرنا (لازم و متعدی) اِنْزَقَبَ الجرذُ فی الجحر: چوہے کا بل میں داخل ہونا، گھسنا۔

۲- زَقَّب المُکّاءُ: مکاو پرندہ کا آواز کرنا۔ چہچہانا۔

۳- الزَقَب: تنگ راستہ، نزدیکی کہتے ہیں۔ رَمَیْتُہٗ مِن زَقَبٍ: میں نے اسکو نزدیک سے تیر مارا۔

زقح: زَقَحَ ـَ زَقْحاً و زُقاحاً القردُ: بندر کا چڑ چڑ کرنا۔

زقع: زَقَعَ ـَ زَقْعاً و زُقاعاً الدیکُ: مرغے کا بانگ دینا، ککڑوں کوں کرنا۔ الـحـمـارُ: گدھے کا زور سے گوز کرنا۔

زقف: ۱- زَقَفَ ـُ زَقْفاً الشیءَ: کسی چیز کو یک بیک چھین لینا یا اچک لینا۔ تـزقَّف و اِزدقَفَ الشیءَ: کسی چیز کو یک بیک چھین لینا یا اچک لینا۔ تـزقَّف الکرۃَ بالصولجان: (اس نے ہاکی سے گیند چھین لی) ۔و۔ اللقمۃ: لقمہ نگلنا۔ الـزُقْفَۃ: نگلی ہوئی چیز، چھینی ہوئی چیز۔

زَقَّف: تالی بجانا۔ (عام بول چال میں)

زقل: زَوْقَلَ العمامۃَ: پگڑی کے دونوں سرے اپنے سر کے دونوں جانب سے ڈھیلے کرنا، لٹکانا۔ ذَواقِیلُ العمامۃ: پگڑی کے نیچے سے نکلے ہوئے بال۔

○ زُقْلَۃ وزَقْلِیَۃ: چھوٹا ڈنڈا، سپاہی کا ڈنڈا، عصائے منصبی۔ زَقِیلَۃ جمع زَقائِل: تنگ سڑک، پگڈنڈی۔

زقم: زَقَمَ ـَ زَقْماً و اِزْدَقَمَہٗ: (کو) تھوہڑ کھلانا۔ زقّمہٗ: (کو) تھوہڑ کھلانا۔ اَزْقَمَہٗ الشیءَ: کو کوئی چیز نگلوانا۔ تـزقّم: لقمہ لینا، نگلنا، تھوہڑ کھانا۔ اللبنَ: بہت دودھ پی لینا۔ الـزُقْـمۃ: طاعون، ایک دفعہ کا نگلنا۔ الزَقُّوم: مہلک خوراک۔

○ اِزدقم ہٗ (کھانا) نگلنا۔ زقوم: نہایت کڑوے پھل کا درخت جو دوزخیوں کو کھلایا جاتا ہے۔

زقن: زَقَنَ ـِ زَقْناً الحِملَ: بوجھ اٹھانا۔ اَزْقَنَہٗ: بوجھ اٹھانے میں کسی کی مدد کرنا۔

زقا: ۱- زَقَا ـُ زَقْواً و زُقاءً و زَقِیّاً و زُقُوّاً و زَقِیَ زَقَیاً الطائرُ: پرندہ کا چہچہانا۔ زاقٍ جمع زَواقٍ م زاقِیۃ جمع زواقٍ: چہچہانے والا پرندہ۔ ضرب المثل ہے۔ ھو اثقل من الزَواقی: وہ مرغوں سے بھی

زیادہ وزنی ہے۔ لوگ رات کو گپ شپ کے لئے اکٹھے ہوتے اور اس میں اتنے مستغرق ہو جاتے کہ جب مرغے بانگیں دینے لگتے تو انہیں پتہ چلتا کہ رات ختم ہوگئی ہے تو وہ گپ شپ بند کر کے اپنے اپنے گھروں کو چلے جاتے۔ — الصبیُّ: بچے کا زور زور سے رونا۔ اَزْقٰی ہُ: کو رُلانا۔ الزَّقِیَّة: چیخ۔ الزُّقْیَة: درہموں وغیرہ کا ڈھیر۔

○ زُقاء: مرغ کی بانگ۔

زك: ا۔ زَكَّ ـِ زَكّاً و زَكَكاً و زَكِیكاً الشیخُ: بوڑھے شخص کا دوڑنا اور کمزوری کی وجہ سے قریب قریب قدم رکھنا۔ و۔ زَكَّا الغلامُ: لڑکے کا دوڑنا۔ زُكَّ الرجلُ: آدمی کا بوڑھا ہونا، بیماری سے کمزور ہونا۔ الزُّكّ (ح): فاختہ کا چوزہ۔

٢۔ زَكَّ ـِ زَكّاً القربةَ: مشک کو بھرنا۔ و۔ ہُ الماءَ: کو سیراب کرنا۔ اِزْدَكَّ الزرعُ: کھیتی کا سیراب ہونا۔

٣۔ زَكَّ ـِ زَكّاً علی فلانٍ: پر غضبناک ہونا۔ تزَكَّكَ: ہتھیار اٹھانا۔ الزُّكَّة: غم وغصہ۔ الزِّكَّة: ہتھیار۔

٤۔ زَكَّ ـِ زَكّاً بسلحه: بیٹ کرنا۔

٥۔ ازَكَّ علی الامر: پر اصرار کرنا۔ ـ برأیه: رائے میں اکیلا ہونا۔

٦۔ زَكْزَكَ الشیخُ: بوڑھے کا کمزوری کی وجہ سے قریب قریب قدم رکھ کر چلنا۔ و۔ ہ زَكْزَكَةً فتَزَكْزَكَ: (کو) گدگدانا اور اس کا اس سے متاثر ہونا (عام بول چال میں) تزَكْزَكَ: اپنے ہتھیار اٹھانا۔

زكأ: ا۔ زَكَأَ ـَ زَكْأً ہُ الدراهمَ: کو نقد درہم دینا یا جلدی نقد درہم دینا۔ و۔ ہ حقَّهُ: کسی کا حق ادا کرنا۔ اِزْدَكَأَ حقَّهُ منه: سے اپنا حق لینا۔ رجلٌ زُكَأٌ و زُكَأَة و زُكَاء النقد: جلد نقد روپے ادا کرنے والا۔

٢۔ زَكَأَ ـَ زَكْأً الیه: کی پناہ لینا، کے پاس پناہ لینا۔ المَزْكَأ: پناہ گاہ۔

٣۔ زَكَأَ ـَ زَكْأً ہُ: کو مارنا۔

زكب: زَكَبَ ـُ زَكْباً و زُكُوباً الاناءَ: برتن کو بھرنا۔ و۔ ـتِ المرأةُ: عورت کا ایک ہی درد میں بچہ جن دینا۔ اِنْزَكَبَ البحرُ: سمندر کے پانی کا پست زمین یا گڑھے میں داخل ہونا۔ الزُّكْبَة: لڑکا۔

○ زَكَبَ ـُ زُكُوباً ہ: کو بھرنا۔ زَكِیبَة جمع زَكَائِب: بوری، ٹاٹ کی بوری۔

زكت: زَكَتَ ـُ زَكْتاً و زَكَّتَ و ازْكَتَ الاناءَ: برتن کو بھرنا۔

زكر: زَكَرَ و تزَكَّرَ الاناءُ: برتن کا بھر جانا۔

زُكْرَة جمع زُكَر: چمڑے کا برتن شراب وغیرہ رکھنے کے لئے۔

○ زُكْرَة جمع ذُكَر: شراب کا مشکیزہ۔ الغوزہ سے مشابہ ایک آلہ موسیقی۔

زكم: ا۔ زَكَمَ ـِ زَكْماً و ازْكَمَ القِربةَ: مشک کو بھرنا۔ و۔ ہُ: کو زکام میں مبتلا کرنا۔ زُكِمَ: کو زکام ہونا۔ مَزْكُوم: زکام میں مبتلا۔ الزُّكَام: (طب) زکام، نزلہ۔ الزُّكْمَة: زکام، نزلہ۔

٢۔ زَكَمَ ـُ زَكْماً و ازْكَمَتْ به اُمُّهُ: کو اس کی ماں کا جننا۔ الزُّكْمَة: اولاد کہتے ہیں۔ لفلان زُكْمَةُ سوءٍ: یعنی فلاں شخص کی اولاد بری ہے۔ الزُّكْمَة: ماں باپ کا آخری بچہ۔ کہا جاتا ہے۔ ہو زُكْمَةُ وُلْدِ ابیه: یعنی وہ اپنے باپ کی آخری اولاد ہے۔

٣۔ الزُّكْمَة: بھاری اجڈ۔

زكن: ا۔ زَكِنَ ـَ زَكَناً الامرَ: کسی بات کو سمجھ لینا، تاڑ جانا، گمان کرنا کہتے ہیں۔ زَكِنْتُ انه رجلُ سوءٍ: یعنی مجھے علم ہوا، یا میرے علم میں آیا کہ وہ برا آدمی ہے۔ و۔ منه عداوةً: کی عداوت کا پتہ لگا لینا۔ زَكَّنَ: گمان کرنا۔ ـ علیه: کو مشتبہ کرنا، دھوکہ دینا۔ ازْكَنَ ہُ الامرَ: کو معاملہ سے آگاہ کرنا اور سمجھانا۔ و۔ الشیءَ: کو صحیح گمان کرنا۔ رجلٌ زُكَنٌ: اچھی یاد داشت والا۔ رجلٌ زَكِنٌ: زیرک، سمجھدار آدمی۔ الزَّكَانَة و الزَّكَانِیَة: گمان کی درستی اور سچائی۔

٢۔ زَكِنَ ـُ زُكُوناً الیه: کی پناہ لینا سے مل جل جانا۔ زَاكَنَ ہُ: ایک دوسرے کے قریب ہونا کہتے ہیں۔ ہذا جیش یزاكن الالفین: یہ لشکر دو ہزار کے قریب ہے۔ و۔ ہُ: کے قریب ہونا، کا ہم نشین ہونا۔

○ زَكَانَة: حاصل کرنے یا دیکھنے کی صلاحیت، وجدان۔

زكا: ا۔ زَكَا ـُ زَكَاءً و زَكِیَ ـَ زَكِیَ الزرعُ: فصل کا بڑھنا، پھلنا پھولنا۔ و۔ ـتِ الارضُ: زمین کا عمدہ ہونا۔ و۔ الرجلُ: آدمی کا خوشحال زندگی گزارنا۔ زَكَّی: پھلنا پھولنا اور بڑھنا۔ و۔ ہُ اللّٰهُ: کو اللہ کا بڑھانا۔ اَزْكَی الزرعُ: فصل کا بڑھنا۔ و۔ ہُ اللّٰهُ: کو اللہ کا بڑھانا۔ تَزَكَّی الشیءُ: چیز کا بڑھنا اور زیادہ ہونا۔ فروغ حاصل کرنا۔ الزاكی (فا) جمع زُكَاة: اچھی نشو ونما پانے والا۔ الزَّكِیّ جمع اَزْكِیَاء م زَكِیَّة: عمدہ نشو ونما پانے والا کہتے ہیں۔ ارضٌ زَكِیَّة: عمدہ اور زرخیز زمین۔

٢۔ زَكَا ـُ زَكَاءً و زُكُوّاً و زَكِیَ ـَ زَكِیَ الرجلُ: نیک وصالح ہونا، زکی یعنی زیرک اور سمجھدار ہونا کہا جاتا ہے۔ ہذا لا یزكو بك: یعنی یہ تمہارے لائق نہیں۔ زَكَّی اللّٰهُ: اللہ کا کسی کو پاک کرنا، ٹھیک کرنا۔ زکاۃ: لینا۔ ـ نفسهُ: اپنی تعریف کرنا۔ ـ مالَهُ: مال کی زکاۃ دینا۔ تزَكَّی: صدقہ دینا، زیرک ہونا۔ الزكاة جمع زَكًا و زَكَوَات: زکوٰۃ، صدقہ، پاکیزگی، چیز کا عمدہ حصہ۔ الزَّكِیّ جمع اَزْكِیَاء م زَكِیَّة: صالح، زیادہ بھلائی اور فضیلت والا۔ گناہوں سے پاک۔ التزكیة: زَكَّی کا مصدر، زکوٰۃ۔ تزكیة الشهود: گواہوں کو معتبر جاننا اور انہیں سمجھدار قرار دینا۔

٣۔ زَكِیَ: پیاسا ہونا۔

٤۔ الزَّكَا: جفت عدد، کہا جاتا ہے۔ اَخَساً هذا ام زَكاً: یہ طاق ہے یا جفت؟

○ زَكَا ـُ زَكَاءً: پھلنا پھولنا، پنپنا، بڑھنا، زیادہ ہونا، دلی طور پر پاکیزہ ہونا، عادل ہونا، اچھا یا نیک اور خدا ترس ہونا۔ ـ ب: کے لائق ہونا، کے لئے موزوں ہونا، مناسب ہونا۔ زَكِیَ ـَ: بڑھنا، زیادہ ہونا۔ زَكَّی ہ: کو زیادہ کرنا، بڑھانا، میں اضافہ کرنا، کو پاک کرنا، سدھارنا۔ ـ ہ: کی برأت کرنا۔ کا جواز پیش کرنا، کا ذمے دار ہونا، کی دیانت کی گواہی دینا، کو دیانت قرار دینا، کے پہلے آبرومندانہ کردار کی تصدیق کرنا۔ ـ ہ: کی سچائی، معقولیت، یا اعتبار کی تصدیق، شہادت دینا۔ ـ ہ: کی تعریف کرنا۔ ـ: مشورہ دینا۔ اَزْكَی ہ: کو بڑھانا، اگانا۔ تَزَكَّی: پاکیزہ ہونا، سدھرنا، نفس مارنا۔ زَكِیّ جمع اَزْكِیَا: پاک، پارسا، نیک، بے گناہ، زَكَاء: نشو ونما، افزائش، (اخلاقی) پاکیزگی، دیانت، دیانت داری، نیکی، انصاف۔ زَكَاة: (زکوۃ) جمع زَكًا و زَكَوَات: پاکیزگی، انصاف، دیانت، دیانت داری، جواز، برأت، خیرات دینا، جرات، سخاوت، انسانی ہمدردی۔ خیراتی ٹیکس۔ زكاة الفطر: ماہ رمضان کے آخر میں کھانے کی چیزوں کا لازمی عطیہ۔ اَزْكَی: زیادہ پاکیزہ، زیادہ موزوں، زیادہ مناسب، بہتر۔ تَزْكِیَة: پاک کرنا، سدھانا، اپنی دیانت اور یقین کا باقاعدہ اعلان، کسی گواہ کی دیانت دارانہ کردار کی تصدیق۔

زل: ا۔ زَلَّ ـِ زَلّاً و زَلَلاً و زُلُولاً و زَلِیلاً و مَزِلَّةً و زِلِّیلَی و زِلِّیلاء: پھسلنا، گرنا۔ و۔ عن الحق والصواب: حق وصواب سے پھرنا، منحرف ہونا۔ و۔ عمرُهُ: زندگی کا گزر جانا۔ و۔ ـِ زَلِیلاً و زُلُولاً: تیزی سے گزر جانا۔ و۔ ـَ زَلَلاً: کمزور اور ہلکے سرین والا ہونا۔ اَزَلّ م زَلَّاء جمع زُلّ: کمزور اور ہلکے سرین والا۔ اَزَلَّ ہُ: کو پھسلانا، سے لغزش کرنا۔ اِسْتَزَلَّ ہُ: کو پھسلانا، سے لغزش کرانا۔ الزَّلّ: پھسلنے کی جگہ (مذکر ومونث)

کہتے ہیں۔ مکانٌ زَلٌّ و ارضٌ زَلٌّ: پھسلنے والی جگہ اور پھسلنے والی زمین۔ الـزَلَل: (مص) پھسلنے کی جگہ (مذکر ومونث)، گناہوں کا ارتکاب کہا جاتا ہے۔ استغفر اللّٰه من ذللی: یعنی میں اپنے گناہوں کے ارتکاب پر اللہ تعالیٰ کی مغفرت کا خواہاں ہوں۔ الزلّة جمع زلّات: گناہ، خطا، ایک دفعہ گرنا۔ زلّ کا اسم مرة۔ الـزِلَّة واحد زِلٌّ: صاف پتھر۔ مـاءٌ زُلـولٌ و زُلازِلٌ: شیریں اور صاف پانی جو حلق سے تیزی سے گزر جائے۔ الزُلال: بہت پھسلنے والا۔ مـاءٌ زُلال: دیکھو۔ مـازُلـول الزلیل: ہلکی رفتار۔ مـاءٌ زَلِیل: دیکھو ماءٌ زبولی الاَزَل م زلاء جمع زُلٌّ: ہلکے سرین والا۔ تیز رفتار۔ قوس زلّاء: کمان جس سے تیر بڑی تیزی سے نکلے۔ المَزَلَّة والمَزِلَّة جمع مَزالّ: پھسلنے کی جگہ۔

۲۔ ازَلَّ هُ الی القوم: کو قوم کے روبرو پیش کرنا کہا جاتا ہے۔ ازَلّ الیه نعمةً: پر احسان کرنا اور اسے نعمت عطا کرنا۔ ازلّ الیه من حقه شیئًا: یعنی اس نے اسے اپنے حق سے کوئی چیز عطا کی۔ الزَلّة: احسان۔ الـــزَلَّة جمع زلّات: بولیمہ، طعام ولیمہ، خوراک جو دوست یا رشتہ دار کے دسترخوان سے اٹھائی جائے۔ المُزِلِل: بہت نیکی یا سلوک کرنے والا۔

۳۔ زَلَّ ـِ زُلـولاً الـدرهـمُ: درہم کا کم وزن ہونا، صفت زال جمع زوالّ۔ کہا جاتا ہے۔ دراهـمُ زَوالٌّ: کم وزن درہم۔ الـزَلَل: کہا جاتا ہے۔ فی میزانه زَلَلٌ: اس کے ترازو میں کمی ہے۔

۴۔ الزَلّة جمع۔ الزلیل (ط): فالودہ۔

۵۔ زَلـزَلَ زَلـزلَةً و زلزالاً و زَلـزالاً و زُلزالاً اللّٰهُ الارضَ: اللہ کا زمین کو ہلانا، بھونچال لانا۔ ـ و ـ هُ: کو خوف زدہ کرنا، ڈرانا۔ تـزلـزلَ تِ الارض: زمین کا کانپنا، ہلنا، زمین میں زلزلہ آنا۔ ـ و ـ تْ نفسُهُ: جان کا موت کے وقت سینہ میں بے کل ہونا یا بے چین ہونا۔ الـزلـزلَة: (مص) جمع زلازِل: بھونچال، زلزلہ۔ الزلازِل: مصائب، وخطرات۔ الـزُلـزُول: لڑائی جھگڑا۔

۶۔ زَلـزَلَ زَلـزَلَةً وزلزالاً و زَلـزالاً و زُلزالاً الابلَ: اونٹوں کو سختی سے ہانکنا۔ الزُلزُل: ماہر نقارچی۔ غلامٌ زُلـزُلٌ: سبک جوان۔ الـزُلـزُول: خوش طبع وسبک سبکی۔

۷۔ الزَلزَل: سامان خانہ، اسباب، فرنیچر۔

○ زَلَّ ـِ زلّاً و زَلَّ ـَ زَلَلاً: پھسل پڑنا، غلطی کرنا۔ ـ عن: کو متاثر کرنے میں ناکام رہنا (برائی وغیرہ کا) ازَلَّ هُ: کو پھسلانا، کے ٹھوکر کھانے کا باعث بننا۔ زَلّ: زکل کی ایک قسم۔ زَلَّة: پھسلنا، رپٹنا، لغزش، فروگزاشت۔ زَلَّة لسـان: زبان کی لغزش۔ زَلَـل: پھسلنا۔ رپٹنا، لغزش، غلطی، فروگذاشت۔ زُلال: ٹھنڈا پانی۔ زُلالُ البَیْض: انڈے کی سفیدی۔ زُلالی: انڈے کی سفیدی کا۔ زُلالیـات: پروٹین، الحمیات۔ مـواد زلالیة: پروٹین، الحمیات۔

زلٌّ: اِزْلأمّ: دیکھو زلم۔

زلب: زَلِبَ ـَ زَلَبًا به: کسی کے ساتھ چمٹنا اور جدا نہ ہونا۔ الزُلْبَة: لقمہ۔ الزلابِیَة: جلیبی۔

زلج: ا۔ زَلَجَ ـِ زَلْجًا و زَلِیجاً و زَلَجانًا: تیزی سے چلنا۔ و ـ ـُ زَلْجاً الباب: دروازہ بند کر کے چٹخنی لگانا۔ و۔ زَلَجانًا فلاناً: کے آگے ہونا۔ زَلِجَ ـَ زُلُوجاً: پھسلنا۔ و۔ الکلام من فیه: بات کا منہ سے نکل جانا۔ و۔ الماء عن الحنجرة: پانی کا حلق کی نالی سے پیٹ میں اتر جانا۔ زَلَّجَ الکلام: بات کا لوگوں میں پھیلانا، افشا کرنا۔ ـ عیشَهُ: تھوڑی سی روزی پر زندگی گزارنا۔ ازْلَجَ البابَ: دروازہ کو چٹخنی لگا کر بند کرنا۔ تـزَلَّجَ: پھسلنا۔ و۔ الشیُّ: چیز کا پھسلنا۔ کہا جاتا ہے۔ تـزلَّجَ السهمُ عن القوس: یعنی تیر کمان سے پھسل کر نکل گیا۔ و۔ تـزلّج علی الجلید وغیرہ: برف وغیرہ پر پھسلنا۔ سکیٹنگ کرنا۔ و۔ النبیذَ: نبیذ پینے پر اصرار کرنا۔ مکـانٌ زَلْجٌ و زَلَجٌ و زَلِیجٌ: پھسلنی جگہ۔ الـزالِجُ (فا): مصائب سے نجات پانے والا۔ بلا نوش۔ سهمٌ زالِجٌ: زمین سے رگڑ کھا کر جانے والا تیر۔ الـزلُوج: تیز رو۔ سهمٌ زُلُوجٌ: کمان سے پھسلنے والا تیر۔ قِدْحٌ زلُوجٌ: ہاتھ سے پھسل جانے والا پیالہ۔ عقبةٌ زَلُوجٌ: دور اور لمبی گھاٹی۔ الـزُلَج: چکنی چٹانیں۔ نـاقةٌ زَلَجی و زَلِیجَة: تیز رفتار اونٹنی۔ الزِلاج والمِزلاج: چٹخنی۔ زلّاجَة: برفانی کھڑاؤں (Skate) المزلج جمع مَزالِج: کفشی پہیے Skate۔

۲۔ الـمُـزَلَّج: تھوڑا، قلیل، بخیل، کنجوس، قوم میں اجنبی شخص، ہر چیز کا ردی حصہ، بے مروت۔

○ زَلَجَ ـُ زُلُوجًا و زَلِجَ ـَ: پھسلنا، پھسلتے چلے جانا۔ تَزَلَّجَ: پھسلنا، پھسلتے چلے جانا۔ علی الثلج: برف پر برفانی کھڑاؤں سے پھسلنا۔ سکیٹنگ کرنا۔ اِنزَلَجَ بمعنی تـزلَّج۔ زَلْج: پھسلنی، رپٹنی۔ زَلِیج: پھسلنی، رپٹنی۔ مِزْلَج جمع مَزالِج: سکیٹ، برفانی کھڑاؤں۔ مِزلاج جمع مزالیج: چٹخنی، کھٹکا۔ زُلَیج و زُلَیجی: زیبا کشی ٹائل۔

زلح: ا۔ زَلَحَ ـَ زَلْحاً و تـزلَّحَ الشیءَ: کو چکھنا۔ الزلح: باطل، کہتے ہیں۔ امرٌ زَلَحٌ: باطل بات۔

۲۔ تزلَّحَ عنهُ: سے پھسلنا۔

۳۔ زَلْحَفَ هُ فتزلْحَفَ و ازْلَحَفَّ: کو علیحدہ کرنا اور اس کا علیحدہ ہو جانا۔ الزُلْحَف: (ح) کچھوا (سُلحفاة کی بگڑی ہوئی شکل)

زلخ: ا۔ زَلَخَ ـَ زَلْخاناً و زَلَخاناً الرجلُ: چلنے میں آگے بڑھنا۔ و۔ تْ رِجلُهُ: کے پاؤں پھسلنا۔ زَلَّخَ هُ: کو ملائم کرنا، چکنا کرنا۔ ازْلَخَ البابَ: دروازہ کو چٹخنی لگا کر بند کرنا۔ تـزلَّخَ: پھسلنا۔ مکـانٌ زَلْخٌ و زَلَخٌ: پھسلنی جگہ۔ الزلُوخ: تیز رو۔ بئرٌ زَلُوخٌ: پھسلنا کنواں۔ الزُلْخة: وہ جگہ جہاں سے بچے پھسلتے ہیں۔ المِزلاخ: چٹخنی۔

۲۔ زَلَخَ ـَ زَلْخاً فلاناً بالرمح: کو نیزہ بھونکنا۔ و۔ رأسَهُ: کا سر زخمی کرنا۔

۳۔ زَلِخَ ـَ زَلَخًا: فربہ ہونا۔

زلز: زَلَزَ ـِ زَلْزًا: بے قرار ہونا۔ الزَلَز والزِلِز: خانگی اسباب، فرنیچر، آنے کا راستہ۔

○ زَلـزَلَ هُ/ ه: کو زور زور سے ہلانا، ہلا دینا، جھنجھوڑ دینا، لرزانا۔ زُلزِل: تھرتھرانا، ٹھوکر کھانا۔ تـزلـزلَ: زمین میں بھونچال آنا، زلزلہ آنا۔ زلزلة جمع زلازل: بھونچال، زلزلہ۔ زَلزال و زِلزال: سخت صدمہ، صدمہ، ہل چل، کھلبلی، بھونچال، زلزلہ۔

○ زَلَطَ ـُ زَلْطًا: کو نگلنا، ہڑپ کرنا۔ زَلَّطَ ه: کے کپڑے اتارنا۔ زُلْط: برہنگی، عریانی، ننگا ہونا۔ زَلَط واحد زلَطة: بجری، کنکر، سنگریزے، سڑک کے لئے کوٹے ہوئے پتھر۔

زلع: ا۔ زَلَعَ ـَ زَلْعًا الشیءَ: کو دھوکے سے چھین لینا۔ و۔ الشجرة: درخت کاٹنا۔ و۔ الماءَ من البئر: کنویں سے پانی نکالنا۔ آپ کہتے ہیں۔ زلعتُ له من مالی زَلْعَةً: میں نے اسے اپنے مال میں سے ایک حصہ دیا۔ ازْلَعَ هُ فی الشیءِ: کو کسی چیز کا لالچ دلانا۔ تـزلَّعَ ریشُهُ: کے پروں کا جھڑنا۔ ازدلَعَ الشیءَ: کو دھوکے سے چھین لینا۔ ـ حقَّه: کا حق کاٹ لینا۔

۲۔ زَلَعَ ـَ زَلْعًا رأسَهُ: کا سر پھاڑ ڈالنا۔ و۔ رِجلَهُ: پاؤں جلانا۔ زَلِعَ ـَ زَلَعًا و زُلُوعًا و تزلّعَ تْ قدمُهُ: پاؤں کا اوپر سے پھٹنا۔ و۔ تْ کفُّهُ: ہاتھ کا اوپر سے پھٹنا۔ الـزولـع: پھٹی ہوئی ایڑیوں والا۔ المُزلَّع: پھٹے ہوئے پاؤں والا۔

۳۔ زَلَعَ ـَ زُلُوعاتِ الشمسُ: سورج کا طلوع ہونا،

نکلنا۔ و۔ تِ النارُ: آگ کا بلند ہونا۔

۴۔ زُلِعَ -زَلَعاً و زُلُوعًا و تزلّع الجرحُ :زخم کا بگڑ جانا، خراب ہونا۔ الزلعة :خراب زخم۔

۵۔ الزِیلَع :چھوٹی کوڑیوں کی ایک قسم۔

○ زَلعة جمع زِلع :ایک قسم کالمبا مٹی کا مرتبان۔

○ زُلعُوم جمع زَلاعیم :گلا، حلقوم۔

زلغ :ا۔ زَلَغَ -زُلُوغًا النجمُ :ستارہ کا نکلنا۔ و۔ النارُ: آگ کا بلند ہونا۔

۲۔ تزلّغت رِجلُهُ : کا پاؤں پھٹنا۔ (تزلعت کہنا افضل ہے)

۳۔ اِزلغبّ الفرخُ :چوزے کے پر نکل آنا۔ و۔ الشعرُ: مونڈنے کے بعد بال پھر اُگ آنا۔

زلف :ا۔ زَلَفَ -زُلَفاً و زَلَفاً و زَلِیفاً :آگے ہونا اور قریب ہونا۔ و۔ زَلَفَ الشیءَ :کو آگے کرنا پیش کرنا۔ و۔ في الكلام :بات میں اضافہ کرنا۔ اَزلَفَ هُ: کو قریب کرنا ۔ الاشیاءَ: کو اکٹھا کرنا۔ و۔ الدلیلُ القومَ :رہبر کا قوم کو آگے بڑھنے پر ابھارنا اور مرحلہ وار بے قرار کرنا۔ تـزلّف و اِزدلف :آگے ہونا قریب ہونا۔ الـزُلف و الزَلف و الزُلفی : نزدیکی، درجہ، مرتبہ، منزلت۔ الـزُلفة جمع زُلَف و زُلَفـات و زُلُفـات و زُلْفـات :درجہ، منزلت، نزدیکی، رات کا ایک حصہ۔ الـزُلَف :وہ گھڑیاں جن میں دن اور رات آپس میں ملتے ہیں۔ رات اور دن ملنے کے اوقات۔ العقبة الزَلُوف : دور کی گھاٹی۔ الـمَزلَفة جمع مَـزالِف: گاؤں جو کشت زار اور بیابان کے درمیان ہو۔ المَزالِف :مرحلے۔

۲۔ الـزلف : باغ۔ الـزُلفة جمع زُلَف و زُلَفـات و زُلُفات و زُلْفات :بڑا پیالہ۔ الزَلفة جمع زَلَف: بھرا ہوا تالاب یا حوض، بڑا پیالہ، کپڑے دھونے کا طشت، سخت یا جھاڑو دی ہوئی زمین، چکنا پتھر، باغ۔ (ح) سیپی۔

○ زَلَفَ -زُلَفًا و زَلَفًا و زَلِیفًا اِلی :کسی شخص یا چیز کے پاس جانا، کی طرف بڑھنا، قریب ہونا۔ زلّف ه فی : کے بارے میں خیر وغیرہ بڑھا چڑھا کر بیان کرنا۔ تَـزلّف اِلی :کی خوشامد کرنا۔ چاپلوسی کرنا۔ تزلّف ل بھی اسی معنی میں ہے۔ زَلَف : غلامانہ خوشامد یا چاپلوسی، کاسہ لیسی، جوتیاں چاٹنا۔ زُلفة و زُلفی: غلامانہ خوشامد یا چاپلوسی، کاسہ لیسی، جوتیاں چاٹنا۔ مُتزلّف :خوشامدی، چاپلوسی، ٹوڈی، جوتیاں چاٹنے والا، کاسہ لیس۔

زلق :زَلَقَ -زَلقاً هُ :کو پھسلانا۔ و۔ رأسَهُ :کا سر مونڈنا۔ و۔ هُ عن مكانِه :کو جگہ سے دور کرنا اور ہٹانا۔ و۔ هُ

وزلِق -زَلَقاً القدمُ : پاؤں پھسلنا، جما نہ رہنا۔ و۔ بمکانِه :کسی جگہ سے اکتا کر ہٹ جانا۔ زَلّقَ هُ :کو پھسلانا۔ و۔ الموضعَ :جگہ کو پھسلنی بنانا۔ و۔ راسَهُ: کا سر مونڈنا۔ و۔ بدنَهُ :جسم کو تیل مل کر چکنا کرنا۔ ـــ هُ ببصرہ :پر تیز نظر ڈالنا، کو غور سے دیکھنا۔ و۔ عن مكانه :کو جگہ سے دور کرنا اور ہٹانا۔ اَزلَقَ هُ :کو پھسلانا۔ و۔ راسَهُ :کا سر مونڈنا۔ و۔ ت الفرسُ :گھوڑی کا وقت سے پہلے بچہ گرانا۔ و۔ هُ ببصرہ: پر تیز غصہ کی نظر ڈالنا، کو غور سے دیکھنا۔ عن مکانه : کو جگہ سے دور کرنا اور ہٹانا۔ اَزلَقَ هُ :کو پھسلانا ۔ راسَهُ :سر مونڈنا ۔ ت الفرسُ :گھوڑی کا وقت سے پہلے بچہ گرانا۔ ـــ هُ عن مکانه :کو کسی جگہ سے ہٹانا، دور کرنا۔ ـــ هُ ببصره :کی طرف غصہ سے دیکھنا۔ کہا جاتا ہے۔ انهم یزلقونك بابصارهم :یعنی وہ تیری طرف اس طرح دیکھتے ہیں، جیسے تیری کوئی حیثیت ہی نہیں۔ تـزلّق :ایسا سنورنا کہ چہرے میں چمک دمک نظر آئے۔ الزَلق و الزلّاقة :پھسلنی جگہ جس پر پاؤں نہ ٹکے۔ الـزَلَق: پھسلنی جگہ۔ اَرضٌ زَلَقٌ :ہموار زمین۔ الزَلِق : پھسلن کی جگہ، جلد غصہ میں آنے والا ۔ الـزَلَقة :ہموار چٹان، چکنی صاف چٹان، آئینہ۔ ناقةٌ زَلُوق: تیز رو اونٹنی۔ عقبةٌ زَلُوقٌ :دور دراز گھاٹی۔ الزلیق :اسقاط کا بچہ۔ الاَزلَق :نئے اُگے ہوئے بالوں والا۔ الزُلَیق واحد زُلَیقة: ایک قسم کا شفتالو۔ (ح) ایک قسم کی مچھلی جو ہاتھ سے پھسل جاتی ہے۔ المَزلَق و المَزلَقة :پھسلنے کی جگہ۔ المِزلاق: چٹخنی (ح) قبل از وقت بچہ گرانے والی گھوڑی۔

○ زَلِقَ -زَلَقًا و زَلَقَ -زَلقًا :پھسلنا، رپٹنا۔ زلّق ه :کو پھسلنی بنانا۔ ـــ ه فی :کو میں سرکانا۔ پھسلانا، رپٹانا۔ اَزلَقَ ه :کو پھسلانا۔ اَزلقهُ ببصره :کی طرف تختی یا ناپسندیدگی سے دیکھنا۔ تـزلّق و انزلق : پھسلنا۔ رپٹنا ـ الی :میں پھسل جانا ـ :پھسلنا، کسی پر پھسلنا، سکیٹنگ کرنا۔ اِنزلق عن : کے ہاتھ یا چیز سے پھسل جانا۔ زَلقة :پھسلنا، رپٹنا، ایک طرف پھسلنا۔ زَلَق : پھسلنی۔ زلّاقة :پھسلاہٹ۔ زلّاقة جمع زلّاقات : برف گاڑی، برف گاڑی کی ڈھلان، برف گاڑی کا راستہ، سڑک کی نالی۔ مَزلَقان :سامان لادنے کی چڑھائی، موٹر کا راستہ، رسائی کی سڑک۔ مِزلَق: سکیٹ مِزلَقان :سکیٹوں کا جوڑا۔ مِزلَقة جمع مَزالِق : برف گاڑی۔

زلم :ا۔ زَلَمَ -زَلمًا :خطا کرنا۔

۲۔ زَلَمَ -زَلمًا الاناءَ :برتن کو بھرنا۔

۳۔ زَلَمَ -زَلمًا الانفَ : ناک کاٹنا۔ اِزدلم الشیءَ :کوئی چیز کاٹنا۔ جڑ سے اکھیڑنا۔ الـزَلَمة :بھیڑ بکری کے کان کا کٹا ہوا حصہ جو لٹکتا رہتا ہے۔ الاَزلم م زلماء : اونٹ بکری وغیرہ جس کے کان کا کچھ حصہ کاٹا گیا ہو، کن کٹا۔ المُزَلَّم :بمعنی الازلم یعنی کن کٹا۔

۴۔ زَلَمَ -زَلمًا العطاءَ :بخشش کم دینا۔ زلّم العطاءَ: بخشش کم دینا۔ و۔ غذاءَ ه :کو بری خوراک دینا۔

۵۔ زلّم هُ :کو نرم کرنا، ہموار کرنا۔ و۔ الرحی :چکی گھمانا اور کناروں سے لینا۔ الزَلَم جمع ازلام: بے پر کا تیر فال لینے کے تیر جن سے جاہلیت میں عرب تقسیم کیا کرتے تھے۔ کھریا اس کے پیچھے کا حصہ۔ الزُلمة الزَلَمةو الزَلَمة : شکل اور قد و قامت کہتے ہیں۔ هو العبد زُلمةً :وہ غلام کے نقش قدم پر چلتا ہے اور غلام جیسا معلوم دیتا ہے۔ المُزلَّم :سبک خوش طبع، پستہ قد۔ و۔ والزلیم من السهام :عمدہ ساخت کا تیز۔

۶۔ ازلأمّ ازلئمامًا الضحی :چاشت کے وقت کا روشن ہونا۔ و۔ الشیءُ :کا سیدھا کھڑا ہونا۔ و۔ القومُ: قوم کا جلد کوچ کر جانا۔

۷۔ الزَلَم : (ن) ایک پودا جس کا نہ بیج ہوتا ہے نہ پھول اور اس کے زیر زمین تنوں میں چوڑا اور چکنائی والا دانہ ہوتا ہے جسے حب العزیز کہا جاتا ہے۔ الـزلمة : مرد پیدل چلنے والا۔ الـزلماءُ :(ج) شکرہ کی مادہ، پہاڑی بکری۔ زُلومةُ الابریق (عند العامة) :عامی زبان میں، جگ کا چھوٹا دہانہ جبکہ فصیح البلبل ہے۔

○ زُلُومة وزَلُّومة جمع زلالیم: (ہاتھی کا) سونڈ۔

زمّ :ا۔ زَمّ -زمًّا هُ :کو کس کر باندھنا۔ و۔ الجمالَ :اونٹوں کو نکیل ڈالنا۔ و۔ النعلَ :جوتے میں تسمہ ڈالنا۔ زمّم الجمالَ :اونٹوں کو نکیل ڈالنا۔ اَزمّ النعلَ :جوتے میں تسمہ ڈالنا۔ اِنزمّ :کس کر بندھنا، بندھنا۔ الزمام جمع اَزمّـة :جس سے کوئی چیز باندھی جائے۔ باگ، لگام، نکیل، مہار۔ زمامُ قومِه :اپنی قوم کا پیشوا، چودھری زمام الامر :وہ چیز جس پر کام کا دارومدار ہو۔ القوا فی یده زمام الامر : لوگوں نے کام کی باگ اس کے ہاتھ میں دیدی اور اسے مختار کل بنادیا۔ هو علی زمام امره :وہ اپنے کام کو پورا کرنے کی قدرت رکھتا ہے۔ هو یصرف ازمّة الامور :اسے کام سرانجام دینے میں آزادی حاصل ہے۔ زمام النعل :جوتے کا تسمہ۔

۲۔ زمّ -زمًّا البعیرُ بانفه :ناک میں تکلیف کی وجہ سے اونٹ کا سر اٹھائے پر کھنا۔ الرجلُ براسه :آدمی کا

سراٹھانا۔و۔ بانفِه: تکبر کرنا۔و۔ القومَ: چلنے میں قوم سے آگے ہونا یا رفتار میں قوم سے آگے بڑھ جانا۔ و۔ الذِئبُ السخلة: بھیڑیے کا بکری کے بچے کو سر اونچا کر کے لے جانا۔و۔ زُمُوماً تِ نابُ البعیر: اونٹ کے دانت پھوٹنا۔ زَامَ مُزَامَةً: تکبر کرنا۔ زامتُ فلاناً: میں نے فلاں کا مقابلہ کیا۔ اِزْدَمَ: تکبر سے سر اونچا کرنا و۔ الذئبُ السخلةَ: بھیڑیے کا بکری کے بچہ کو سر اونچا کر کے لے جانا۔ الزُمّام: اونچی گھاس۔

۳۔ زَمّ - زَمّاً القربةَ: مشک بھرنا۔ و۔ زُمُومَاتِ القربةُ: مشک کا بھر جانا۔

زَمّ - زُمِيماً الزنبورُ: بھڑ کا بھنبھنانا۔

۵۔ رَجُلٌ زامٌ جمع زُمّم: گھبرانے والا آدمی۔ الزَمَم: کہا جاتا ہے۔ داری من دارہ زَمَمٌ: میرا گھر اس کے گھر کے قریب ہے۔ وامرُالقوم زَمَمٌ: قوم کا معاملہ قریب قریب یکساں ہے۔ وجھی زَمَمَ بیتہ: میرا چہرہ اس کے گھر کے مقابل ہے۔ الازمیم: مہینے کے آخر کا چاند۔

۶۔ زَمْزَمَ زَمْزَمَةً الشئُ: دور سے آواز کی گنگناہٹ سنائی دینا۔و۔ تِ النارُ: آگ کے بھڑکنے کی آواز سنائی دینا۔و۔ المغنّی: گویے کا سُر سے گانا۔ گلوکار کا ترنم سے گانا۔و۔ العُلوجُ: کھاتے وقت کافروں کا عجمی زبان میں بات کرنا اس طرح کہ بات کرتے ہوئے خاموش رہنا زبان اور ہونٹ کا استعمال نہ کرنا مگر اپنی ناک کی جڑ اور حلق میں ایسی آواز چلانا کہ ایک دوسرے کی بات سمجھ جائے۔و۔ الکاسَ: پیالہ میں جو کچھ ہوا سے پی جانا۔ تزمزم الجمل: اونٹ کا بڑبڑانا۔و۔ ت بہ شفتاہ: ہونٹوں کا ہلنا۔ الزَمْزَمَة: (مص) جمع زَمازِم: بادل کی گرج، آگ کے بھڑکنے کی آواز، شیر کی دھاڑ۔

۷۔ زَمْزَمَهُ: بکھری ہوئی چیز کا جمع کرنا۔ و۔ الشیءَ: کو محفوظ کر لینا، کو بچانا۔

۸۔ ماءٌ زَمْزَم و زَمزام و زَمْزَمٌ و زَمازِمٌ: بہت سا پانی، نمکین اور میٹھے کے درمیان کا پانی۔ زَمْزَم: کعبہ شریف کے قریب ایک کنواں۔ الزِمْزِمَة جمع زَمازِم وزِمْزِم: اونٹوں اور لوگوں کا ایک گروہ۔ الزُمْزُوم و الزِمْزِیم من الابل جمع زَمازِیم: بہترین اونٹ، عمدہ اونٹ، اونٹوں کا ریوڑ یا گلہ۔

◯ زَمّ ـــُ زَمّاً ہ: کو موڑنا، باندھنا، کسنا، کس کر لگانا۔ زَمّ بانفِه: تک چڑھا ہونا۔ زَمّمَ ہ: اونٹ کو لگام دینا۔ زِمام جمع اَزِمَّة: اونٹ کی نکیل۔ لگام، باگ، رسا، روزنامچہ، رجسٹر بہی، میدان، زمین۔ بِزِمَامِهِ: کے زیر ہدایت، کی زیر نگرانی۔ زِمام الأمر: اقتدار کی باگیں۔ قبض علی ازمة الامور: طاقت و اقتدار کی لگام اپنے ہاتھ میں لینا، اقتدار کا مالک ہونا۔ تولّی زِمام الحکم: اقتدار ہاتھ میں لینا۔

زمت: زَمُتَ - زَمَاتَةً و تزمّت: معزز اور باوقار ہونا۔ زَمِیتٌ جمع زُمَتاء و زِمِّیت: معزز اور باوقار۔ فلانٌ اَزْمَتُ الناسِ: فلاں شخص سب سے زیادہ باوقار ہے۔ زَمَتَ - زَمْتاً ہ: کا گلا گھونٹنا۔

◯ تزمّتٌ: متانت، سنجیدگی، متزمت: متین، سنجیدہ، تنگ نظر۔

زمج: ۱۔ زَمَجَ - زَمْجاً القربةَ: مشک بھرنا۔و۔ علیھم: کی دعوت میں بلا اجازت و دعوت نامہ آ کر کھانا۔ بن بلائے مہمان بننا۔ الزامج: کہتے ہیں۔ اخذہُ بزامجه: اسے پورے کا پورا لے لیا۔

۲۔ زَمِجَ زَمَجاً: غضبناک ہونا۔ زَمِجٌ: غضبناک۔ المُزْمَئِج: غضبناک۔

۳۔ الزُمَّج جمع زَمامیج: (ح) سرخ رنگ کا ایک شکاری پرندہ۔ زُمَّجُ الماء: (ح) ایک مچھلی خور آبی پرندہ۔ الزِمِجّی: پرندہ کی دم کی جڑ۔ زِمِجَّةُ الظلیم: شتر مرغ کی چونچ۔

۴۔ زَمْجَرَ زَمْجَرَةً: بہت شور مچانا۔و۔ تَزَمْجَر الاسدُ: شیر کا بار بار دھاڑنا۔ اِزْمَجَرّ: آواز کرنا۔ الزَمْجَرة: (مص) جمع زماجر و زماجیر: بانسری۔ زَمْجَرةُ کلِّ شیءٍ: ہر چیز کی آواز۔

◯ زَمْجَرَ زَمْجَرَةً: جھاڑ جھپاڑ کرنا، طیش میں آنا، گھن گرج میں ہونا۔

زمح: الزُمَّح والزُومَح: کمینہ، پستہ قد، بدشکل، سیاہ فام، بدصورت، شرپسند۔ الزامِح: پھوڑا۔

زمخ: ۱۔ زَمَخَ - زَمْخاً: تکبر کرنا۔ زامخ جمع زُمَّخ: متکبر۔ عقبہ زَمُخٌ و زَمُوخٌ: دور افتادہ سخت گھاٹی۔

۲۔ زَمْخَرَ النمرُ: چیتے کا غضبناک ہو کر دھاڑنا۔و۔ الصوتُ: آواز کا تیز ہونا۔ اِزْمَخَرّ: تیز ہونا، شدید ہونا۔ تزمخر النمر: چیتے کا غصہ میں دھاڑنا۔

۳۔ زَمْخَرَ العشبُ: گھاس کا شگوفہ والا ہونا اور بڑھنا یعنی اونچا ہونا۔ الزَمْخَر: گنجان و گھنا درخت، بڑی بانسری۔و۔ الزَمْخَرِیّ: کھوکھلی پڈی۔ رجُل زَمْخَرٌ: بلند شان مرد۔ زَمْخَرة الشباب: بھرپور جوانی۔و۔ الشجرِ: درخت کا گنجان اور گھنا ہونا۔

زمر: ۱۔ زَمَرَ - زَمْراً و زَمِیراً: بانسری بجانا۔و۔ بالحدیث: بات پھیلانا۔ ـــ زمار النعام: شتر مرغ کا آواز کرنا۔ زَمَّر: بانسری بجانا۔ الزَمْر (مص) والزَمَر جمع زُمُور: آواز۔ الزِمِرّم زِمِرة: بانسری نواز۔ غناءٌ زَمِرٌ: اچھا راگ۔ الزِمَار (مص): شتر مرغ کی آواز۔ الزِمَارة: بانسری نواز کا پیشہ۔ الزَمّار: بانسری نواز۔ الزَمّارة (مو) بانسری۔ غناءٌ زَمِیرٌ: اچھا راگ۔ المِزمار جمع مزامیر (مو): بانسری۔ ـــ المَزْمُور و المُزْمُور جمع مَزَامِیر: گیت۔

۲۔ زَمِرَ - زَمَراً: تھوڑے بالوں والا ہونا، بے مروت ہونا۔و۔ تِ الشاةُ: تھوڑی اون والی ہونا (بکری کا) اِستزمرَ الرجلُ عند الھوان: ذلت کی وجہ سے منقبض ہونا۔ الزَمِرم زَمِرة: تھوڑے بالوں یا اون والا۔ بے مروت۔ عطیّة زَمِرة: تھوڑی بخشش۔ الزمارة و الزُمُورَة: بے مروتی۔ الزمیر جمع زِمَار: پستہ قد۔ الزِمِّیر و الزُمَّیر (ح) ایک قسم کی مچھلی۔

۳۔ زَمَرَ - زَمَراناً الظبیُ: ہرن کا ڈر کر بھاگنا۔ اِزْمَأرّ: غصہ سے سرخ آنکھوں والا ہونا۔

۴۔ زَمَرَ - زَمْراً القربةَ: مشک بھرنا۔ زَمَّر القِربةَ: مشک بھرنا۔

۵۔ زَمَرَ - زَمْراً فلاناً بفلان: کو اس کے ذریعے اکسانا، بھڑکانا۔ الزُمّور و الزُمّیر: خوبصورت لڑکا۔ الزَوْمَر: خوبصورت لڑکا۔

۶۔ الزِمْر: بہت سخت۔ الزُمْرة جمع زُمَر: جماعت، گروہ، فوج۔ الزُوْمَر: جماعت، گروہ، ٹولہ۔

۷۔ الزُمُرُّد و الزُمُرُّذ: واحد زُمُرّدة: ایک گہرے سبز رنگ کا قیمتی پتھر۔

◯ زَمَرَ ـــُ زَمْراً و زَمِراً: بانسری بجانا، زَمَّر: بانسری بجانا، زَمْر: باجا بجانا۔ زَمْر جمع زُمُور: لغوزہ جیسا باجا، موٹر وغیرہ کا ہارن، بھونپو۔ زُمْرة جمع زُمَر: فوجی دستہ۔ گروہ۔ زُمْرة دمویة: بلڈ گروپ۔ زَمّار: باجا بجانے والا، بانسری بجانے والا، نے نواز۔ زَمّارة و زُمّارة جمع زمامیر: الغوزہ جیسا باجا۔ سائرن۔ زَمّارة الإِنْذار: تنبیہی سائرن۔ مِزْمار: الغوزہ جیسا باجا۔ مَزْمُور جمع مَزامیر: ترانہ حمد۔

◯ اِزْمِیر: ازمیر، سمرنا، (مغربی ترکیا کا شہر اور بندرگاہ)۔

زمز: زَمْزَرَ الوعاءَ: برتن کو اچھی طرح بھرنے کے لئے ہلانا۔

زمع: ۱۔ زَمِعَ - زَمَعاً منہ: حیران ہونا، خوف سے مبہوت ہونا۔ الزَمَع (مص) جمع ازماع: کام شروع کرنے پر طاری ہونے والی کپکپی۔ بے قراری۔ الاَزْمَع جمع ازامع: ناپسندیدہ امر۔

۲۔ زَمَعَ - زَمْعاً و زَمَعَاناً الارنبُ: خرگوش کا تیز دوڑنا، آہستہ آہستہ چلنا (ضد) اَزْمَعَ تِ الارنبُ خرگوش کا ہلکا پھلکا ہونا اور دوڑنا۔ الزَمَعُ (مص) جمع ازماع: رذیل لوگ (کہتے ہیں۔ هو من الرَعاع و الزمَعَ: وہ رذیل لوگوں میں سے ہے۔) انگلیوں کی زیادتی۔ الزَمَعَۃ جمع زَمَعٌ و زِماع ہرن یا بکری وغیرہ کے پاؤں کے پچھلے رخ میں لٹکے ہوئے بال۔ الزَمَعِیّ: خسیس۔ رَجُلٌ اَزْمَعُ: زائد انگلیوں والا۔ الزَمِیْعُ جمع زُمَعاء و الزَمُوعُ تیز رو۔

۳۔ زَمَّعَ الامرو علیه وبه پختہ عزم کے ساتھ کسی بات پر جمار ہنا۔ اَزْمَعَ بمعنی زَمَّعَ، الزَمَعُ و الزَمَاعُ: پختہ ارادہ، عزم مصمم۔ الـــزُمَّـعُ وہ شخص جو اپنی ضروریات میں چست نہ ہو۔ الزَمِیعُ جمع زُمَعَاء پختہ عزم بہادر، اچھی رائے والا۔ الزَمِعِیّ جلد غضب میں آ جانیوالا۔ الاَزْمَعُ جمع اَزَامِعُ ہوشیار، دانا، چالاک۔ المُزمِعُ کسی امر پر پختہ عزم کرنے والا۔

۴۔ زَمَّعَ الزنبُورُ بھڑ کا بھنبھنانا۔ الزُمَّعُ (ح) ڈنک کے بغیر بھڑ۔

۵۔ اَزْمَعَ الکرْمُ انگور کی بیل کا گرہ دار اور کھردرا ہونا۔ الزَمَعُ جمع اَزْماعٌ انگور کے خوشے نکلنے کی جگہوں پر گرہیں۔ چھوٹی تنگ نالیاں، کمزور سیلاب۔ الزُمْعَۃ: قطعہ، ٹکڑا کہتے ہیں۔ ارض فیها زُمْعَۃٌ من النبت: زمین میں گھاس کا قطعہ ہے۔ الزمَعَۃ: چھوٹا ٹیلہ۔

○ زَمَعَ و اَزْمَعَ ہ و علی کا ارادہ کر لینا یا فیصلہ یا تہیہ کر لینا، کا پکا ارادہ کرنا، عزم مصمم کرنا۔ مُزْمِعٌ پکا ارادہ کئے ہوئے، فیصلہ یا تہیہ کئے ہوئے۔ مُزْمَعٌ و مزمع علیه فیصلہ کیا ہوا، قریب، سر پر کھڑا، آنے والا، عنقریب ہونے والا، مستقبل کا، آئندہ کا۔ المؤتمر المُزْمَعُ عـقـدُهُ فی کانفرنس جو فلاں تاریخ کو منعقد کی جائے گی۔

زمق: زَمَقَ - زَمْقـاً القفل تالا کھولنا۔ و۔ اللحیةَ: داڑھی نوچنا۔ اللحية الزميقة و المزمُوقة نوچی ہوئی داڑھی۔ الزمَقَۃ: کہتے ہیں۔ مـا اغـنـی عـنـه زَمَقَۃ اس نے اس کو کچھ فائدہ نہیں پہنچایا۔

زمك: ۱۔ زَمَكَ - زُمْكاً چپ رہنا۔

۲۔ زَمَكَ - زُمْكـاً ہُ علیّ اس نے اس کو بھڑکا کر مجھ پر سخت غضبناک کر دیا۔ اِزْمَاكَ سخت غضبناک ہونا۔ الزَمَكُ: سخت غصہ۔ الزُمَكَۃُ مـن الرجال جمع الزمكون جلد غضبناک ہونے والا، احمق۔

۳۔ زَمَكَ - زُمْكـاً و زَمَّكَ القـربـةَ مشک بھرنا۔

الـزمَكُ ایک دوسرے میں گھس جانا۔ آپس میں گتھ جانا۔

۴۔ الـزمكة من الرجال جمع الزمكون پستہ قد۔ الزِمِکّی و الزِمِکّ پرندے کی دم یا اس کی جڑ۔

زمل ۱۔ زَمَلَ - زُمَالاً الاعرجُ لنگڑے کا ایک طرف جھکے ہوئے دوڑنا۔ ـــ زُمْلاً و زَمْلاً و زَمَالاً و زَمَلانَـاتِ الدابّةُ جانور کا خوشی کی وجہ سے لنگڑاتے ہوئے چلنا۔

۲۔ زَمَلَ - زَمْلاً الـرفيقَ: ساتھی کو سواری پر اپنے پیچھے بٹھانا۔ و۔ الرجلَ کا پیچھا کرنا، کی پیروی کرنا۔ زَامَلَ الرفیقَ ساتھی کو محمل کے ایک طرف سوار کرنا۔ الزِمْلُ: ردیف، سوار کے پیچھے سوار ہونے والا۔ الزَمَلُ و الزَمَلَة و الاُزْمَلَة بال بچے کہتے ہیں۔ تـرکَ زَمَلاً و زَمَلَةً و ازْمَلَةً اس نے اپنے پیچھے بال بچے چھوڑے۔ الزُمْلَة ساتھی لوگ، جماعت۔ الـزَمِيلُ ردیف، ہم پیشہ۔ الاَزْمَلُ جمع ازامِل و ازامیل تمام شئی کہتے ہیں۔ اخذ الشیء باَزْمَلِهِ و باُزْمُلِهِ اس نے ساری چیز لے لی۔ له عيالٌ ازملٌ وہ بہت بال بچے دار ہے۔

۳۔ زَمَـلَ ـُ زَمْلاً الشيءَ (کو) اٹھانا۔ اِزْدَمَـلَ الـحِـمـلَ بوجھ ایک دفعہ اٹھانا۔ الـزِمْـلُ بوجھ۔ الزامِلة جمع زوامل: زامل کا مونث۔ اونٹ وغیرہ جو بار برداری کے کام آتا ہے۔ بار برداری کا جانور۔ لدو جانور۔ الازميل مضبوط آدمی۔ المُزَمِّلَة: پانی ٹھنڈا کرنے کا گھڑا یا مٹکا۔

۴۔ زَمِلَ - زُمُـولاتِ الـقـوسُ کمان کا آواز کرنا۔ الاُزْمَلُ جمع اَزَامِل و اَزَامِيل مخلوط آواز۔ الأَزْمَلَة: کمان کی آواز۔ الاُزْمُولَة و ازمُولـه آواز کرنے والا پہاڑی بکرا یا ہرن وغیرہ۔

۵۔ زَمَّلَ الشيءَ کو چھپانا۔ و۔ الشيءَ بثوبه او فی ثوبه کو کپڑے میں لپیٹنا۔ تـزَمَّلَ و ازَّمَّلَ و ازْدَمَلَ بثـوبـه کپڑے میں لپٹنا۔ الـزِمِّـل والزُمَّـل و الزُمَّـيـل و الـزُمَيـلَة و الزُمَّال و الزُمَّالَة و الزُمَّيْل و الزُمَّيْلَة کمزور بزدل۔ الازمَل: بزدل، کمزور۔ الازميل کمزور۔ الـمـزمَّل م المزمَّلة و الـمُـتـزَمِّل کپڑوں میں لپٹا ہوا۔ (کوتاہی کرنے والے سے کنایہ ہے)

۶۔ الازميل موچی کی رانپی، چھینی، ہتھوڑا۔

○ زامَـلَ ہ کے ساتھ ہونا، کی معیت میں ہونا، کا ساتھی ہونا۔ ـــ ہ فی کا (کسی ارادہ) میں رفیق کار ہونا، ساجھی، شریک کار یا ہم صحبت ہونا۔ ـــ ہ کے ساتھ جانا، کا ہم رکاب یا ہمسفر ہونا، کے ہمراہ ہونا، تـزامَلَ قریبی ساتھی، رفیق یا صاحب ہونا، قریبی ساتھی ہونا۔ زُمْلَة لوگوں کی، جماعت۔ زَمِيل جمع زُمَلاء ساتھی، لنگوٹیا، یار غار، شریک کار، ہم صحبت، رفیق، صاحب، رفیق کار، رفیق یا شریک جرم زَمِيلَة جمع زَمِيلات زمیل کا مونث زَمَالَة رفاقت، رفاقت کاری، ساتھ، دوستی، رکنیت۔ زَمَالَة دِراسيَة وظیفہ، گزارہ الاؤنس۔ اِزْمِيل جمع ازاميل تہانی، بسولی۔

زمن ۱۔ زَمِنَ - زَمَناً و زُمْنَةً بیکار ہونا، اپاہج ہونا۔ اَزْمَنَہُ اللّٰهُ اللہ کا کسی کو لنجے پن میں مبتلا کرنا۔ الزمانة: آفت، بعض اعضاء کا نہ ہونا، قوی کا بیکار ہونا، محبت۔ الزَمِنُ جمع زَمِنُون و الزَمِينُ جمع زَمْنَى و زَمْنَة معطل اعضا والا، اپاہج کہتے ہیں۔ فلانٌ زَمِنُ الرغبة وہ کمزور خواہش والا ہے۔

۲۔ اَزْمَنَ الشيءُ دیر تک باقی رہنا۔ کہتے ہیں۔ ازمن عنی عطاؤك تمہاری عطاء میں دیر ہو گئی۔ و۔ بالمكان کسی جگہ مدت تک اقامت کرنا۔ الزَمَنُ جمع اَزْمَان و اَزْمُن و الزمان جمع اَزْمِنَة و الزَمَنَة زمانہ، وقت کم یا زیادہ۔ اَزمِنَةُ السنةِ سال کی فصلیں۔ الربيع (بہار) الصيف (گرمی) الخريف (خزاں) و الشتـاء (سردی)۔ زَمَنٌ زَاهِنٌ سخت زمانہ۔ عَـامَـلَهُ مُزَامَنَةً اس نے اس سے کچھ وقت کے لئے معاملہ کیا۔ مـرضٌ مُزمِنٌ (فا) پرانا مرض، دیرینہ بیماری۔

○ زَمِنَ - زَمَانَة سدا روگی ہونا، دائم المریض ہونا۔ اَزْمَنَ ب کسی جگہ طویل قیام کرنا، رہنا۔ ـــ طویل عرصہ رہنا، بیماری کا دائمی ہونا۔ زَمَن جمع اَزْمَان وقت، عرصہ، مدت، دوران، زمناً، مِن زمان کچھ عرصہ سے علی الزمان ہمیشہ۔ اهل زمانه کے ہم عصر، کے معاصرین۔ زَمَنِـی زمانی، زمانہ کا، دنیوی، مادی، دنیاوی، ناپائیدار، عارضی، وقتی، لادینی۔ الغام زمنية وقتی فتیلہ کے ساتھ بارودی سرنگیں۔ قُنبُلة زمنية ٹائم بم۔ زَمَانی زمانی، زمانہ کا، دنیوی، دنیاوی، ناپائیدار، لادینی، عارضی وقتی۔ زَمَنِيَة و زَمَانِيَة وقت کا عرصہ وقت کی مدت، دیا ہوا وقت۔ مُزمِن پائیدار، پرانا۔ مُزمن شدید۔ مزمن (مرض)

○ زَمْهَرَ سرخ ہو جانا، تمتمانا، خون آلود ہو جانا۔ اِزْمَهَرَّ ایضاً زَمْهَرِير سخت سرد، شدید سردی۔

زمه ۱۔ زَمِـهَ - زَمَهـاً الـحرُّ گرمی کا تیز ہونا۔ و۔ الرجلُ بالحرّ کو بہت گرمی لگنا۔ و۔ ـتِ الشمسُ الرجلَ کو بہت دھوپ لگنا۔

۲۔ زَمْهَرَتِ العينُ غصہ سے آنکھ کا سرخ ہونا۔ اِزْمَهَرَّ

الوجهُ: چہرہ کا بگڑنا۔ ـــ ت العینُ: آنکھ کا غصہ سے سرخ ہونا۔ المُزْمَهِرُّ سخت غضبناک۔

۳۔ اِزْمَهَرَّ الیومُ دن کا سخت سرد ہونا۔ الزَّمْهَرِیْرُ: سخت ٹھنڈ۔

۴۔ اِزْمَهَرَّتِ الکواکبُ ستاروں کا چمکنا۔ المُزْمَهِرّ ہنسنے والا۔

۵۔ اِزْمَهَلَّ المطرُ بارش ہونا، برسنا۔ و۔ الثلجُ برف کا پگھل کر بہنا۔

زن: ۱۔ زَنَّ - زَنّاً عصبُهُ: کے پٹھے کا خشک ہونا۔ و۔ الرجلُ کے جوڑوں کا ڈھیلا ہونا۔

۲۔ زَنَّ - زَنّاً هُ بخیر أوشرٍّ (کو) اچھا یا برا گمان کرنا۔ و۔ ہ بکذا کو سے متہم کرنا۔ ازَنَّ بخیر أوبشرٍّ کو اچھا یا برا گمان کرنا۔

۳۔ زَنَنَ الرجلُ ہمیشہ ماش کھانا۔ الزِّنّ (ن) ماش، حنطة زِنّة وہ گیہوں جس کو بارش کے علاوہ پانی دیا گیا ہو، پوت کا گیہوں۔

۴۔ الزَّنَنُ: تنگ۔ ماءٌ زَنَنٌ تھوڑا پانی۔ ظلٌّ زنانٌ تھوڑا سایہ۔ الزَّنِیْنُ: پیشاب یا پاخانہ روکنے والا۔

○ زَنَّ - زَنّاً بھنبھنانا، بھنکنا۔ زُنٌّ بھنبھناہٹ

زناء: زَنَأَ - زَنْأً و زُنُوءاً فی الجبل پہاڑ پر چڑھنا۔ و۔ الرجلُ جلدی کرنا۔ و۔ الیه کے پاس پناہ لینا۔ و۔ زَنَأَ بولَه پیشاب روکنا۔ و۔ زُنُوءاً بولُهُ کے پیشاب کا رکنا۔ زَنَّأَ علیه: پر تنگی کرنا۔ اَزْنَأَ اِزْنَاءً هُ: کو روکنا، پر چڑھنا، کو مجبور کرنا۔ الـزَّنَّـاء پیشاب روکنے والا، تنگ، قبر۔ الزَّنِیُّ: چھوٹی مشک۔ مشکیزہ۔

۲۔ زَنَأَ - زَنْأً و زُنُوءاً الظِلُّ: سایہ کا سکڑنا۔ و۔ الرجلُ: زمین سے چمٹ جانا۔ الزَّنَاء: پستہ قد۔

۳۔ زَنَأَ - زَنْأً و زُنُوءاً الرجلُ خوش ہونا۔

زنب: ۱۔ زَنِبَ - زَنَباً: موٹا ہونا، فربہ ہونا۔ الأزْنَبُ موٹا پستہ قد۔ الـزَّیْنَب بزدل، ایک خوش نما خوشبو دار درخت۔ الزَّانِبِیُّ آہستہ چال۔ زُنابةُ العقرب بچھو کا ڈنک۔

۲۔ تَزَنْبَرَ علیه پر تکبر کرنا، تیوری چڑھانا۔ الزِّنْبَر (ح) شیر۔ الـزِّنْبَرِیُّ: بھاری بھرکم آدمی، بڑی کشتی کہتے ہیں۔ سفینة زَنْبَرِیَّة: یعنی بڑی کشتی۔ الزُّنْبُر پھرتیلا خوش طبع، حاضر جواب۔ الزُّنْبُور بمعنی الزُّنْبُر۔ و۔ جمع زَنَابِیر واحد زُنْبُورة (ح) بھڑ۔ الزِّنْبِیر و الزِنباء (ح) ڈنک مارنے والی مکھی۔ ارضٌ مُزَبْرَة وہ زمین جہاں بھڑوں کی کثرت ہو۔

۳۔ الزُّنْبُرُك گھڑی کا اسپرنگ (فارسی لفظ) اسے نابض بھی کہتے ہیں۔

○ زَنْبَرك و زُنْبُرك جمع زنابك (دھاتی) سپرنگ چکر دار سپرنگ، بندوق وغیرہ کا گھوڑا یا کتا۔

۴۔ الزِّنْباعَة موزے یا جوتے کی نوک۔

۵۔ الزَّنْبَق جمع زَنابِق چنبیلی کا تیل۔ بانسری الزَّنْبَقِیّ واحد زَنْبَقَه جمع زَنَابِق (ن) سفید سوسن یا چنبیلی۔ اُمُّ زَنْبَق شراب۔

۶۔ الزَّنْبَل پستہ قد مرد۔

○ زَنْبَلَك بمعنی زنبرك:

○ زَنْبِیل و زِنْبیل زِنْبِیل جمع زَنَابِیل کھجور کے پتوں کی ٹوکری۔

زنت: تَزَنْتَرَ: مٹک کر چلنا۔ الزَّنْتَرَة تنگی، تنگ حالی۔

○ زِنْتاری: پیچش

زنج ۱۔ زَنِجَ - زَنَجاً: پیاس سے آنتوں کا سکڑنا۔ زَانَجَ هُ کو اچھا یا برا بدلہ دینا۔ تَزَنَّجَ علیه پر دست درازی کرنا۔ الزَنج و الزِنج جمع زُنُوج: سوڈان کے حبشی، واحد زِنْجِیٌّ بھی اسے۔ زَنْج: بھی کہتے ہیں۔

۲۔ الزَّنْجَبیلُ شراب (ن)، سونٹھ۔

۳۔ زَنْجَرَ انگوٹھے کے ناخن کو شہادت کی انگلی کے ناخن سے مارنا۔ الزِّنْجِیر ناخن کا کٹا ہوا حصہ۔ و۔ والزِّنْجِیرة جوانوں کے ناخن کی سفیدی۔

۴۔ الزِّنْجَار (ک) تانبے کا زنگ۔ الزِّنْجِیر زنجیر۔ کہتے ہیں۔ زَنْجَرَهُ فتزنجر یعنی لوگوں نے اس کے پاؤں میں بیڑی ڈالی تو وہ قید ہو گیا۔ عام لوگ کہتے ہیں۔ جنزیر: (فارسی لفظ ہے)

۵۔ الزِّنْجَفر و الزُّنْجُفر شنگرف (فارسی لفظ ہے)

○ زِنْجار Verdigris زنگار۔

○ زِنْجِیر جمع زَنَاجِیر زنجیر۔ حساب الزنجیر دوہرا کھاتہ۔

زنح ۱۔ زَنَحَ - زَنْحاً هُ کی تعریف کرنا۔ زَانَحَ هُ ایک دوسرے کی تعریف کرنا۔ تزنح الرجل کھل کر گفتگو کرنا، اپنے آپ کو مرتبہ سے زیادہ ظاہر کرنا۔

۲۔ زَنَحَ - زَنْحـاً هُ کو دور کرنا، ہٹانا، کو معاملہ میں تنگ کرنا۔ زَنَّحَ الماءَ پانی بار بار پینا۔ تَزَنَّحَ الماءَ پانی بار بار پینا۔ و۔ الرجل قرض یا کسی اور معاملہ میں کسی کو تنگ کرنا۔

زنخ: ۱۔ زَنِخَ - زُنُوخاً القراد چیچڑی کا چمٹ جانا۔ زَنِخَ - زَنَخاً الدهنُ تیل کا متغیر ہونا، خراب ہونا۔ زَنِخ متغیر اور خراب تیل۔ زَانَخَ هُ ایک دوسرے کو دھکیلنا۔ تَزَنَّخَ تکبر کرنا، کھل کر بات چیت کرنا۔ ابل زَنِخَة اونٹ پیاس کی وجہ سے جن کے پیٹ تنگ ہو گئے ہوں۔

۲۔ زَنْخَرَ بمنخره خراٹے لینا۔

زند: ۱۔ زَنَدَ - زَنْداً الاناءَ: برتن (کو) بھرنا۔ و۔ النارَ: چقماق سے آگ نکالنا۔ زَنَدَ السقاءَ مشک بھرنا۔ - : چقماق سے آگ نکالنا۔ ما یُزَنِّدك احدٌ علیه: کوئی تمہیں اس سے زیادہ نہیں دے گا۔ اَزْنَدَ الشیءُ چیز کا زیادہ ہونا۔ کہتے ہیں۔ ما یُزنِدُكَ احدٌ علیه یعنی کوئی تمہیں اس سے زیادہ نہیں دیگا۔ الزَّنْد (مص) جمع زِنَاد و أزْنُد و ازناد: چقماق کی اوپر کی لکڑی۔ الزَّنْدَه چقماق کی نیچے کی لکڑی، دونوں کو زندان کہتے ہیں۔ کہا جاتا ہے۔ فلان واری الزند: یعنی فلاں شخص کامیاب و بامراد ہے۔ کابی الزند: یعنی ناکام۔ هما کالزَنْدَین: دونوں برابر ہیں، یہ بات دنائت و خساست میں کہی جاتی ہے۔ اور ان دونوں کے لئے بولا جاتا ہے جن سے ضرورت پوری کی جائے۔ الزِنـاد تم اس شخص کو کہتے ہو جو تمہاری مدد کرے۔ وَرَتْ بك زِنادی: یعنی تم نے اسکی آگ نکالی مراد تمہارے ذریعے میری ضرورت پوری ہوئی۔

۲۔ زَنِد - زَنَداً الرجلُ پیاسا ہونا۔ زَنِد فی الأمر تنگ دل ہونا۔ و۔ علی اهله اپنے گھر والوں پر سختی کرنا۔ اَزْنَدَ الرجلُ فی وجعه: آدمی کا پھر بیمار ہو جانا۔ تَزَنَّدَ غضبناک ہونا، جواب نہ دے سکنا، آپ کہتے ہیں۔ سألتــه مسئلة فتزند یعنی میں نے اس سے ایک مسئلہ پوچھا تو وہ جواب نہ دے سکا۔ و۔ فی امر کذا تنگ دل ہونا۔ الـمُزَنَّد تنگ، کنجوس، کم چوڑا کپڑا۔ عطاءٌ مُزَنَّد تھوڑی بخشش۔

۳۔ زَنَّد جھوٹ بولنا۔ المُزَنَّد متبنی۔

۴۔ الزَّنْد جمع زِناد و أَزْنُد و أَزْناد (ع) ہاتھ کا گٹا۔ و۔ او المِعْلاق (ن) کئی پھولوں میں مستطیل باریک اور مشترکہ جسم جس سے ہر پھول کے لئے علیحدہ علیحدہ شگوفے پھیلتے ہیں۔

○ زَنْد (مذکر و مونث) جمع زناد و زُنُود چقماق۔ زَنْد و زِنْد جمع زُنُود ہاتھ کی اندرونی ہڈی۔ زند اسفل بازو کا اگلا حصہ (کہنی سے کلائی تک) زِناد جمع اَزْنِدَة: چقماق (بندوق وغیرہ کا) گھوڑا، کتا۔ حَجَر الزِناد چقماق۔

۵۔ تَزَنْدَقَ: زَنْدَقَة سے متصف ہونا۔ بے دین ہونا، بد اعتقاد ہونا۔ زِنْدِیق: بے دین، بد اعتقاد۔ جمع زَنَادِقَة و زَنَادِیق (فارسی لفظ ہے) مثال میں کہا جاتا تھا۔ من تمنطق تزندق یعنی جس نے منطق کا علم سیکھا وہ بد اعتقادی میں گر گیا۔ یعنی بے دین و بداعتقاد

ہوگیا۔ الـزِنـدِیق : مکاراورزیرک ایسا شخص جونہ تو حرمت کاخیال کرے نہ محبت قائم رکھے۔ الـزَندَقَة : باطن میں کفراورظاہر میں ایمان۔ رجـل زِنـدِقٌ و زِندِقِی : سخت کنجوس آدمی بہت ہی مکھی چوس۔

◌ تـزَندَق : آزاد خیال ہونا، دہریہ، کافر یا ملحد ہونا۔ زَندَقَة : کفر، انکارخدا، الحاد۔ زِنـدِیق : کافر، دہریہ، ملحد، آزاد خیال۔

زنر : زَنَر - زَنراً الاناءَ : برتن بھرنا۔ و۔ الغلامَ : لڑکے کو جنیو پہنانا۔ زَنَّر الیَّ بعینه : اس نے مجھے گھورکر دیکھا۔ تـزَنَّـر : زنار پہننا، جنیو پہننا، باندھنا۔ و۔ الشی ءُ : باریک ہونا۔ الزُنَّار جمع زَنَانِیر و الزُنَّارة : جنیو۔ الزَنَانِیر : چھوٹی چھوٹی کنکریاں۔

◌ زُنَّار و زُنَّارة جمع زَنَانِیر : پیٹی، کمرکند، پٹکا، کمر کے گرد باندھنے والی رسی یا پٹی۔

رنـز : الزَنزَلَخت جسے الا ذادرَخت (ن) بھی کہتے ہیں۔ ایک خوبصورت درخت جس کا اصل وطن فارس ہے مشرق وسطی میں ارائش کے لئے لگایا جاتا ہے، پھول خوشہ کی طرح ہوتا ہے۔

◌ زَنزانَة جمع زنزانات : جیل کی کال کوٹھڑی،

◌ زِنطَارِیة : پیچش۔

زنف : زَنِف - زَنَفاً و تزَنَّف : غضبناک ہونا۔

زنق : زَنَق - زَنقاً الفرسَ : گھوڑے کے جبڑے کے نیچے تسمہ لگانا۔ و۔ البـغـلَ : خچر کی ٹانگوں میں پائے بند باندھنا۔ و۔ علی اولاده : مفلس اور کنجوسی کے باعث اپنی اولاد پر خرچ کرنے میں بخل سے کام لینا۔ زَنَّـقَ الـفـرسَ : گھوڑے کے جبڑے کے نیچے تسمہ لگانا۔ و۔ البغلَ : خچر کی ٹانگوں میں پائے بند باندھنا۔ و۔ علی اولاده : مفلس اور کنجوسی کی وجہ سے اپنی اولاد پر خرچ کرنے میں بخل کرنا۔ اَزنَقَ عـلـی اولاده : ایضاً الزِنَق جمع زُنُوق : نیزے کی نوک، گھوڑے کا نچلا جبڑا جہاں تسمہ باندھتے ہیں۔ الـزُنـقَة : تنگ کوچہ، گلی۔ الـزِنـاق جمع زُنُق : رسی یا تسمہ جو گھوڑے کے نچلے جبڑے کے نیچے باندھا جاتا ہے، خچر کا پائے بند۔ گلو بند (ایک زیور) الـزِنَـاقَة : گھوڑے کے جبڑے کے نیچے کی رسی کا حلقہ یا کڑی۔ الـزَنِیق : محکم، مضبوط۔ رائٌ زَنِیقٌ : صائب رائے الـمَـزنُوق (مفع) بند پیشاب والا۔

◌ زَنَق — زَنقاً ھ : کو کسنا، کس کرلگانا یا باندھنا، کوسکیڑنا، (جانور کی ٹانگیں) ایک ساتھ باندھ دینا۔ زَنَّق علی : کے ساتھ بخل سے کام لینا، کے راتب میں کنجوسی کرنا۔ زَنـقَة جمع زِنَق : تنگ گلی، بند گلی۔ زِنَـاق : گریبان، کالر۔

زنك : الـزِنك (ک) ایک قسم کا پتھر جس سے سرمہ بنایا جاتا ہے۔ زِنك۔

زنم : زَنَـم لـه الخصمَ : (کو) دشمن کے مقابلہ کے لئے بھیجنا۔

۲۔ الزَنَم من الجمال م زَنَمة : اونٹ جس کے کان کا کچھ حصہ کاٹ کر لٹکتا چھوڑ دیا گیا ہو۔ الأزنَـم مـن الجـمـال م زَنـماء جمع زُنم : بمعنی الـزَنَم ، الـزَنَمة : اونٹ یا بکری کے کان کا حصہ جو کاٹا جاتا ہے اور لٹکتا رہتا ہے۔ حلق کے نیچے کا لٹکتا ہوا گوشت، نشان کہا جاتا ہے۔ فی کلامه زَنَمةُ خیر او زَنَمةُ شرّ : یعنی اس کی گفتگو میں نیکی یا بدی کی علامت ہے۔

زنمتـا الاذُن (ع ا) : کان کی لویں۔ الـزُنـام : مصیبت۔ الـزَنِیـم : لئیم، کمینہ، منہ بولا بیٹا، —— والـمُـزَنَّـم : قوم میں داخل اجنبی آدمی جس کی قوم حاجت مند نہ ہو۔ نـاقة مُزَنَّمَة : اونٹنی جس کے کان کا کچھ حصہ کاٹ کر لٹکتا ہوا چھوڑ دیا گیا ہو۔

◌ زَنمَردة : لڑاکا عورت، زن مرد صفت۔

زنا : زَنَا - زُنُوّاً : تنگ ہونا۔ زَنِیّ : تنگ۔ زَنّی تزنیةً علیه : پر تنگی کرنا۔

زنی : زَنَی - زِنیً وزِناءً وزَانَی مُزَاناةً وزِناءً : زنا کرنا۔ زَانٍ جمع زُنَاة : زانی۔ زَانِیة جمع زَوَانٍ : زانیہ۔ زَنَّی ہُ : کی طرف زنا کی نسبت کرنا اور اسے زانی کہنا۔ اَزنَی ازناءً ہُ : کو زنا پر اکسانا، ابھارنا۔ الزَانِیة (اس میں تاء مبالغہ کے لئے ہے) زنا کار۔ الزنّاءَة : بہت زنا کار۔

۲۔ الزُنَّاءَة : بندریا۔

◌ زِنًی و زِنَاء : زنا کاری، زنا، حرام کاری۔

زہ : زِہ : واہ، خواب، بہت اچھا۔ کبھی تمسخر کے لئے بھی استعمال کیا جاتا ہے، جس طرح برا کام کرنے والے کو کہا جاتا ہے۔ بہت خوب۔

زہد : ا۔ زَهَد و زَهِد - وزَهُد - زُهداً و زَهَادةً فی الشیء و عنه : بے رغبتی سے کسی چیز کو چھوڑ دینا، اسی سے ہے زهد فی اللدنیا : اس نے دنیوی خواہشات ترک کر کے اپنے آپ کو عبادت کے لئے فارغ کرلیا۔ صفت فاعلی : زاهد۔ صفت مفعولی : مزهود فیه و عنه۔ زَهَّدَهُ فی الشیء و عنه : کو میں بے رغبت کرانا۔ تزَهَّدَ : عبادت کے لئے دنیا ترک کردینا۔ تـزاهـد القوم فُلاناً : کسی کو حقیر جاننا یا ذلیل سمجھنا۔ اِزدَهَـدَ الشیءَ : کو تھوڑا خیال کرنا۔ الزُهد و الزَهَادة (مص) کسی شئے سے بے رغبتی، روگردانی۔ شیٌ زَهِید : تھوڑی چیز۔ الـزَهَد جمع زِهاد : زکات، زکوٰۃ۔ الـزاهِد (فا) : جمع زُهَّد وزُهَّاد وزاهدون : آخرت کی محبت میں تارک دنیا۔ تنگ خو۔ الـزَهِیدم زَهِیدة جمع زُهدان : تھوڑا کہتے ہیں۔ هو زهید الخُلُق : وہ تنگ خو ہے۔ هو زهید العین : وہ قانع ہے۔ وادٍ زهیدٌ : وادی جس میں تھوڑا پانی سما سکے، حقیر۔ الـمُـزهِـد : کم مال والا۔ ارضٌ زَهادٌ : پانی پی جانے والی زمین۔ الـزَهِید : بہت ہی بے رغبت شخص۔

۲۔ زَهَدَ - زَهداً النخلة : درخت خرما پر پھلوں کا اندازہ کرنا۔ زَهَّـدَ و اَزهَـدَ الـنخلَ : کھجور کے درخت پر پھلوں کا اندازہ کرنا۔ الزَهد : کہتے ہیں۔ خُذ زَهدَ ما یکفیك : بقدر کفایت لے لو۔

◌ زَهَـدَ — وزَهِدَ - وزَهُدَ - زُهداً ھ / فی / عن : سے پرہیز کرنا، دستبردار ہونا۔ کو چھوڑ دینا، سے الگ ہو جانا۔ ھ / فی : سے پیچھے ہٹنا، سے تعلق سے انکار کرنا۔ زهد فی الدنیا : تارک الدنیا ہو جانا، زاہدانہ اور پارسا زندگی گزارنا۔ زَهَّدَه فی : کو سے پرہیز کرنے کی ترغیب دینا، کی میں لذت بے لطف کر دینا، کی سے نفرت ابھارنا۔ تـزَهَّـدَ : تارک دنیا ہونا۔ اِستَـزهَـدَ : غیر اہم، چھوٹا، ناچیز تصور کرنا۔ زُهـد فـی : سے (رضا کارانہ) دستبرداری، سے بے اعتنائی، — زهد : پرہیز گاری، احتراز، اجتناب۔ الـزُهد فی الدنیا : ترک دنیا، زہد، ریاضت۔ زَهِـید : تھوڑا، ادنی، معتدل، غیر اہم، چھوٹا، معمولی سا۔ — من : کا تھوڑا سا، کی تھوڑی سی مقدار۔ زَهادة : چھوٹا پن، ہلکا پن، قلت، گراوٹ، پستی، معتدلی۔ تزَهُّد : ترک دنیا، خدا کی عبادت میں وقف زندگی۔ زَاهِـد : تارک الدنیا، نفس کش، پرہیز گار، پارسا، اعتدال پسند۔

زهر : زَهَرَ - زُهوراً السراجُ او القمرُ او الوجهُ : چراغ یا چاند یا چہرے کا چمکنا، روشن ہونا۔ و۔ الشیءُ : کا صاف رنگ ہونا۔ و۔ الزَندُ : چقماق سے آگ نکلنا کہتے ہیں۔ زهرت بك زنادی او ناری : تمہاری وجہ سے مجھے قوت وعزت نصیب ہوئی۔

زَهِرَ - زَهَراً و زَهُرَ - زُهُورَةً الرجلُ : حسین و بارونق ہونا۔ اَزهَرَ النارَ : آگ جلانا، روشن کرنا۔ تـزاهر السراجُ و نحوه : چراغ وغیرہ کا چمکنا، روشن ہونا۔ اِزدَهَرَ : روشن ہونا اور چمکنا۔ و۔ بالامر : کی حفاظت کرنا اور دل میں رکھنا کہا جاتا ہے۔ اِزدَهِر بهذا فانَّ له شاناً : اس بات کی حفاظت کرو ضائع نہ ہونے دینا۔

زَهرُ النَردِ : تاش۔ الزَهر و الزَهرة : حاجت،

خطمی کی مانند ایک پودہ۔ السُّبات: چالاک آدمی۔ السُّبتان: احمق، بے وقوف۔ السَّبَنْتی جمع سَبَانِت و سَبَاتی م سَبَنْتاة بہادر، آگے بڑھنے والا، چیتا۔

○ سَبَت: جمع سبتات و اَسْبِتَة: ٹوکری

○ سِبْتَمْبَر ستمبر، انگریزی نواں مہینہ۔

○ سَبَج: سنگ موسیٰ

سبج: تَسَبَّجَ سیاہ چادر یا گدڑی اوڑھنا۔ السَّبَج: سیاہ منکے۔ السُّبْجَة جمع سُبَج سیاہ چادر یا گدڑی۔ السَّبَّاج سیاہ چادریں یا گدڑیاں بیچنے والا۔ سیاہ کمبل بیچنے والا۔ ثوبٌ مُسَبَّجٌ: چوڑے عرض کا کپڑا۔

سبح: ا۔ سَبَحَ - سَبْحاً: دور تک نکل جانا۔ و۔ فی الکلام: بہت باتیں کرنا۔ و۔ فی الارض: زمین کھودنا۔ — القومُ قوم کا زمین میں پھرنا اور پھیل جانا — سَبْحًا و سِبَاحَةً فی الماء / بالْماء پانی میں تیرنا۔ ستاروں اور گھوڑوں وغیرہ کے لئے اس لفظ کا استعمال بطور استعارہ کیا جاتا ہے۔ اَسْبَحَہٗ کو تیرانا۔ السَّبْحَة سبح کا اسم مرۃ۔ السابح: جمع سابحون و سُبَّاح و سُبَحاء م سَابِحة جمع سَابِحَات و سَوابح (فا) تیرنے والا، تیراک۔ — من الخیل: تیز رفتار گھوڑا۔ السوابح تیز رو گھوڑے۔ السَّابِحَات: کشتیاں۔ ستارے۔ السَّبَّاح سابح کا اسم مبالغہ۔ زبردست تیراک۔ السَّبُوح: جمع سُبَحاء: تیرنے والا۔ فرسٌ سَبُوحٌ تیز رو گھوڑا ثوبٌ مُسَبَّح: بہت مضبوط کپڑا۔

۲۔ سَبَّحَ - سُبْحَاناً: ''سبحان اللہ'' کہنا۔ سَبَّحَ تسبیحًا: نماز پڑھنا، ''سبحان اللہ'' کہنا۔ و۔ اللّٰہَ و لِلّٰہ خدا تعالیٰ کی پاکیزگی بیان کرنا، اللہ تعالیٰ کی بزرگی بیان کرنا۔ اللہ تبارک و تعالیٰ کی تنزیہ و تمجید کرنا۔ السُّبْحَة جمع سُبَح و سُبُحات: دعاء قضیتُ سُبْحَتی: میں نے اپنی دعا پوری کر لی۔ نافلہ نماز۔ تسبیح سُبْحَةُ اللّٰہ: اللہ تعالیٰ کا جلال۔ سُبُحاتُ وجہِ اللّٰہ اللہ تعالیٰ کے انوار۔ سُبحان (مص) کہتے ہیں سُبْحَانَ اللّٰہِ: میں اللہ تعالیٰ کو ہر عیب و برائی سے مبرا کہتا ہوں۔ سُبْحَان مِن کذا تعجب کے لئے ہے۔ مراد سُبحانَ اللّٰہ من کذا ہے اللہ تعالیٰ کو اس سے بے عیب اور پاک ٹھہراتا ہوں۔ مفعول مطلق کی وجہ سے منصوب ہے۔ کہتے ہیں۔ انت اعلمُ بما فی سبحانك تم اپنے دل کی بات بہتر جانتے ہو۔ التَّسْبِحَة (مص) جمع تسابیح کلام تسبیح السَّبَّاحة: انگشت شہادت۔

السُّبُوح والسَّبُّوح صفات باری تعالیٰ میں سے ہیں کیونکہ اسکی تسبیح کی جاتی ہے۔ المِسْبَحَة: تسبیح المُسَبِّحة: بمعنی السَّبَّاحة۔

۲۔ سَبَحَ - سَبْحًا الرجلُ: اپنی روزی کمانے کا بندوبست کرنا، انتظام کرنا، سونا، خاموش ہونا۔ — عن الامر سے فارغ ہونا۔

۴۔ السَّبْحَة: کھال کے کپڑے۔

۵۔ سَبْحَلَ سَبْحَلَةً: ''سبحان اللہ'' کہنا۔ السِّبَحْل: ضخیم جاریةٌ سِبَحْلَة: طویل اور لحیم شحیم لونڈی۔

۶۔ سَبْحَنَ: ''سبحان اللہ'' کہنا۔

○ سُبْحَانَ اللّٰہِ عن اللہ تعالیٰ۔ سے بہت بلند ہیں، سے ماوراء ہیں۔

○ مَسْبَح: جمع مَسَابِح: تیرنے کا تالاب (Swimming pool) سابحٌ فی افکارہٖ اپنے خیالات میں کھویا ہوا۔

○ سابحة: بے انجن طیارہ۔ glider بازیابی جہاز۔ بار بردار جہاز۔ مُسَبَّحَة: انڈکس فنگر۔

سبخ: ا۔ سَبَخَ - سَبْخًا: فارغ ہونا۔ گہری نیند سونا۔ سَبَّخَ الرجلُ فارغ ہونا، گہری نیند سونا۔

۲۔ سَبَّخَ - سَبْخًا دور ہونا۔ سَبَّخَ عنہ ہلکا کرنا۔ کہتے ہیں۔ اللّٰھم سَبِّخ عنی الحمی او الشِّدَّة: اے اللہ! میرا بخار یا سختی ہلکی کردے۔ — الحَرّ: گرمی کو ٹھنڈا کرنا۔ — العِرقُ رگ کا ساکن ہونا۔ — الحرُّ: گرمی کا کم ہونا، ہلکا ہونا، تَسَبَّخَ الحرُّ او الغضبُ: گرمی یا غصہ کا ٹھنڈا ہونا۔

۳۔ سَبَّخ القطنَ ونحوَهُ: روئی وغیرہ دھننا۔ السَّبِيخ: دھنی ہوئی روئی یا بکھرے ہوئے پر وغیرہ۔ السَّبِيخة ح سبائخ دھنی ہوئی روئی یا بکھرے پروں کا ایک گالا یا ٹکڑا کہا جاتا ہے۔ طارت سبائخ القطن دھنی ہوئی روئی کے گالے اڑ گئے۔

۴۔ سَبِخَ - سَبْخًا المکانُ: کسی جگہ کا شورے والی ہونا۔ سَبِخ: شوردار۔ أَسْبَخَ فی الحفر: کھودنے میں زمین شور تک پہنچنا۔ و۔ المکانُ: جگہ کا شورے والی ہونا۔ السَّبْخة و السَّبَخة ج سِبَاخ: نمکین دلدلی زمین۔ کائی کے مانند پانی کے اوپر آ جانے والی چیز۔ ارضٌ سَبْخَةٌ جمع سِبَاخ و سَبِخَة جمع سَبِخَات: شورہ زمین۔ السِّبَاخ من الارض: زمین جسے جوتا اور آباد نہ کیا گیا ہو۔

○ سَبَّخ الارض: زمین کو زرخیز کرنا، بار آور کرنا، زمین میں کھاد ڈالنا۔

سَبْخ: گوبر، کھاد، کیمیائی کھاد۔ سَبْخ بلدی: کھاد۔

سَبَخ: کھاری یا نمکین (مٹی) سَبْخة و سَبِخَة جمع سِباخ: کھاری دلدل۔ ارض سبخة: نمکین یا کھاری زمین۔ سِبَاخ: جمع اَسْبِخَة: گوبر، کھاد۔ کیمیائی کھاد۔ سباخ بلدی: کھاد جمع سَبائِخ ڈھیلی یا نہ کاتی ہوئی روئی۔

سبد: ا۔ سَبَدَ - سُبْدًا الشعرَ: بال مونڈنا۔ سَبَّدَ شَعْرَہُ: بالوں کو مونڈنا۔ ٹنڈ کرنا۔ (ضد) اَسْبَدَ الشَّعر: بالوں کو مونڈنا۔

۲۔ سَبَدَ - سَبْداً شاربُہٗ: مونچھوں کا بڑی ہو کر ہونٹوں پر آ جانا۔ سَبَّدَ الشَّعرُ مونڈنے کے بعد بالوں کا اُگ آنا (ضد) و۔ الرجلُ سر میں تیل لگانا چھوڑ دینا۔ و۔ رأسَہُ: سر میں کنگھی کرنا۔ ترک کرنا اور پھر چھوڑ دینا۔ الفرخُ چوزے کے پر نکلنا اور سخت ہونا۔ و۔ العشب پرانی گھاس میں نئی گھاس کا اُگ آنا۔ اَسْبَدَ العشبُ پرانی گھاس میں نئی گھاس اُگ آنا۔ السَّبَدج اَسْبَاد کم بال۔ کہتے ہیں۔ (مالہٗ سَبَد ولا لَبَد): اس کے پاس نہ تو بال ہیں نہ صوف یعنی کچھ بھی تو نہیں ہے۔ اَسْبَاد العشب سبزہ کی نئی نکلی ہوئی نوکیں یا سرے۔ السَّبَد: سبز گھاس کا بقیہ۔ السُّبَد جمع سِبْدان (ح): ایک قسم کا پرندہ۔

۳۔ السِّبْد جمع اَسْبَاد (ح): بھیڑیا۔ مصیبت کہتے ہیں۔ ھو سِبْدٌ من الاَسْباد وہ بڑا شاطر چور ہے۔ الاَسْباد سیاہ کپڑے۔ السُّبَد: جمع سِبدان بدبختی حوض کی نالی کا کپڑے کا ڈاٹ۔

۳۔ السَّبَنْدَی جمع سَبَانِد و سَبَانِدَة لمبا، بہادر، (ح) چیتا۔ السَّبَانِدة: کھیل کود میں مصروف رہنے والے لوگ۔

سبر: ا۔ سَبَرَ - سَبْرًا و اَسْبَر و اِسْتَبَرَ الجرحَ او البئرَ او الماءَ زخم، کنوئیں یا پانی کی گہرائی کا پتہ لگانا، جانچ کرنا، کہتے ہیں۔ ھذہ مفازة لاتُسْبَر: اس بیابان کی وسعت نامعلوم ہے۔ — الامرَ کا تجربہ کرنا، ٹھوک بجا کر دیکھنا، جانچنا، آزمانا۔ السَّبْرو السِّبْر: اصل، رنگ، ہیئت۔ (کہتے ہیں۔ فلانٌ حَسَنُ الحِبْر و السِّبْر فلاں خوش ہیئت اور خوبصورت ہے۔ رأیتُہٗ سَیِّءَ السِّبْر میں نے اسے پیلا اور بے رونق دیکھا) مشابہت، کہتے ہیں: قد غلب علیہ سِبرُ فلان: اس میں فلاں کی مشابہت غالب ہے) حسن، خوبصورتی، جمال السِّبَار جمع سُبُر و المِسْبَر جمع مَسَابِر و مسابیر زخم کی گہرائی معلوم کرنے کی سلائی۔ المَسْبَرُ ہیئت و حسن و جمال۔ کہتے ہیں۔ حمدتُ مَسْبَرہُ و مَخْبَرَہُ: میں نے

اسکی وضع قطع کی تعریف کی لیکن آزمائش کر کے نہیں جانا۔ المِسْبَار: جمع مَسَابِر و مسابیر وہ آلہ جس سے گہرائی ناپی جائے۔ زخموں کی گہرائی معلوم کرنے والا۔ مَسْبَرَۃُ الجرح زخم کی گہرائی۔ المَسْبَرَۃ: آزمائش، جانچ پڑتال۔ المَسْبُور (مفع): خوش قامت، خوش وضع۔

۲۔ السَّبْر: جمع اَسْبَار شیر۔ السَّبْرَۃ: جمع سَبَرَات: ٹھنڈی صبح۔ السِّبْرو تثنی السِّبْر والسُّبْرَۃ (ح): ایک لمبے بازوؤں والا شکاری پرندہ۔ السِّبَار (ح) افریقہ کا ایک درندہ جو بجو کی شکل کا ہوتا ہے۔ السبارۃ ایک قسم کا جہاز۔ السَّابِرِیّ عمدہ باریک کپڑا۔ بلاد فارسی میں ایک قصبہ سابور سے منسوب یعنی سابور کا۔ بڑھیا کھجور۔ باریک بناوٹ کی مضبوط زرہ۔ السَّابُورۃ (ب) کھجور کے پتوں کا بڑا ٹوکرا جو مٹی ڈھونے کے کام آتا ہے۔ السَّبُّورۃ سلیٹ، اس کا معروف نام لوح الحجر ہے۔

۳۔ سَبَرَتَ الرجل قناعت کرنا۔ السُّبْرُتُ والسِّبْرِیت والسِّبْرَاتُ جمع سَبَارِیت۔ و سَبَار مسکین و محتاج۔ السُّبْرُوت مسکین محتاج۔ تھوڑی چیز، امرد لڑکا۔ وہ لڑکا جسے ابھی داڑھی نہ آئی ہو۔ و۔ من الارض چٹیل ریگستان۔ المُسْبَرَت: بے بال شخص۔

○ سَبُّوْرَۃ: سلیٹ۔ بلیک بورڈ۔

○ سَبَرَ اغوارَ الشئی کی گہرائی میں جانا، کی تہہ تک پہنچنا کا مکمل مطالعہ کرنا۔

○ سِبَار: جمع سُبُر (طب) زخم سلائی۔ مِسْبَر جمع مَسَابِر ایضاً مِسبار: جمع مسابِر ایضاً۔

○ سِبْس الفوزہ جیسا ایک چھوٹا باجا۔

○ تَسَبْسَبَ (بالوں کا) سیدھا ہونا، (آنسوؤں کا) بہنا۔

○ سَبْسَب جمع سباسب بیابان، بنجر زمین۔ قفر سبسب بیابان، ریگستان، بنجر زمین، اجاڑ، سنسان، بے آباد علاقہ۔

سبط: اسبط: سَبِطَ سَبْطاً و سَبَاطاً و سُبُوطاً و سَبُطَ سُبُوطَۃً و سَبَاطَۃً الشَّعَرُ بالوں کا سیدھا ہونا۔ (یعنی گھونگھریالے نہ ہونا) السَّبْط والسَّبِط من الشعر جمع سباط سیدھے بال (گھونگھریالے بالوں کا الٹ) کہتے ہیں۔ ھو سَبْطُ الجسم یعنی وہ معتدل کاٹھی اور خوبصورت قد کا مالک ہے۔ السِّبط جمع اَسْبَاط اولاد کی اولاد مگر زیادہ تر نواسے کے لئے مستعمل ہے۔ یعنی پوتے کے مقابلہ میں جو بیٹے کا بیٹا ہوتا ہے۔ اور السبط یعنی شجرہ سے مشتق ہے۔ و۔ من الیھود یہود کا قبیلہ۔ السبط بہت شاخوں اور ایک جڑ والا درخت۔ تروتازہ یعنی گھاس۔ شَعَرٌ سَبْطٌ سیدھے بال۔ السُّبَاطَۃ: کنگھی کرنے پر گرنے والا بال۔ کوڑا کرکٹ۔ گھورا۔

۲۔ سُبِطَ سَبْطاً بخار ہونا۔ سُبَاط: بخار۔

۳۔ سَبُطَ - سُبَاطَۃً المطرُ: دور دور اور خوب بارش ہونا۔ السَّبْط من المطر جمع سِبَاط شدید بارش کہتے ہیں۔ ھو سَبْطُ الیدین او سَبْطُ البَنَانِ وہ بہت سخی ہے۔ فیاض ہے۔

۴۔ سَبَّطَتِ الناقۃُ او النعجۃُ اونٹنی یا بھیڑ کا ناتمام بچہ گرانا۔ مُسَبِّط: ایسی اونٹنی یا بھیڑ (جو ناتمام بچہ گرائے)۔

۵۔ اَسْبَطَ گر کر نہ ہل سکنا، خوف سے خاموش رہنا۔ ــــ بالأرض زمین سے چمٹنا۔ کمزور ہونا۔ ــــ عن الامر سے غفلت برتنا۔ و۔ فی نومہ نیند میں آنکھیں بند کرنا۔

۶۔ سُبَاط: جسے سُبَّاط بھی کہا جاتا ہے۔ فروری: انگریزی میں سال کے دوسرے مہینہ کا نام۔ السَّابُوط: (ح) ایک سمندری جانور۔ السَّابَاط جمع سَوَابِیط و ساباطات: وہ چھت جو دو مکانوں کے درمیان راستہ میں ہو۔ آرکیڈ، مسقف راستہ۔ مسقف گلی۔ محرابی راستہ۔

○ سِبَاط و سُبَاط: آرکیڈ، مسقف راستہ، مسقف گلی، محرابی راستہ۔ السَّبَطَانَۃ نئے کی طرح کی نلکی جس میں غلہ رکھ کر پرندہ کو مارتے ہیں۔

۷۔ اِسْبَطَرَّ اِسْبِطْرَاراً دراز ہو کر لیٹنا۔ ــــ تْ له البلادُ: کے لئے ملک کا درست ہونا۔ ــــ تِ الابلُ اونٹوں کا تیز چلنا۔ السِّبَطْر سیدھا پھیلا ہوا طویل، سخت تیز۔ اسدٌ سِبَطْرٌ جست لگاتے وقت دراز ہونے والا شیر۔ السِّبَطْرَات کہتے ہیں۔ جمالٌ سِبَطْرَات زمین پر چلنے والے لمبے لمبے اونٹ۔ السُّبَاطِر والسِّبَطْر دراز قد آدمی۔ السِّبَطْرَی مغرورانہ چال۔

○ سَبَّاط: جمع سبابیط جوتا (Shoe) سُبَاطَۃ: پھلوں کا خوشہ، گچھا۔

سبع ۱- سَبَعَ - سَبْعاً القومَ کا ساتواں ہونا، کے مال کا ساتواں حصہ لینا۔ ــــ الحبلَ رسی کو سات لڑی کرنا۔ ــــ الشیءَ: کو سات بنانا۔ سَبَّعَ کو سات بنانا یا سات گوشے والی بنانا۔ و۔ الاناءَ: برتن کو سات بار دھونا۔ ــــ اللہ لک: اللہ تجھے تیرا اجر سات مرتبہ دے، یا سات گنا دے یا سات بچے دے۔ ــــ تِ المرأۃُ: عورت کا ساتویں مہینے بچہ جننا۔ ــــ القومُ: قوم کا، پورے سات سو افراد پر مشتمل ہونا۔ اَسْبَعَ القومُ کا سات ہونا۔ ــــ الشیءَ کو سات بنانا۔ ــــ الرجلُ: کے اونٹوں کا گھاٹ پر ساتویں دن جانا۔ سَوَابِع ساتویں دن گھاٹ پر جانے والے اونٹ۔ اِسْتَبَعَ القومُ: کا سات ہونا۔ السابع (فا): جمع سَبْعَۃ و سابعون (ع ج): ساتواں سَبْعَۃ م سَبْع: سات السَّبْع: سبعۃ کا مونث، سات کہتے ہیں۔ طاف بالبیت سَبْعاً اس نے گھر کا سات دفعہ طواف کیا۔ السبع المثانی سورۃ فاتحہ یا سات پہلی سورتیں السُّبُع (ج) اَسْبَاع: ساتواں حصہ۔ حُمَّی السُّبُع: ساتویں دن چڑھنے والا بخار۔ السِّبْع اونٹوں کا ساتویں روز گھاٹ پر آنا۔ السُّبَاعِیّ: سات گوشے والا سات حرفوں والا لفظ۔ مَولُودٌ سُبَاعِی: ساتویں مہینے پیدا ہونے والا بچہ۔ ست ماہی (پنجابی) السَّبْعُوْن: ستر (مذکر و مونث دونوں کے لئے) السَّبِیع: ساتواں حصہ۔ الأُسْبُوع: جمع اَسَابِیع ہفتہ (سات دن جن میں پہلا اتوار اور آخری سنیچر ہے) المُسَبَّع: سات ماہ کا بچہ۔ (وہ بچہ جس کی ماں مر گئی ہو اور کوئی دوسری عورت دودھ دیئے)۔ المُسَبَّع (ھ): سطح جس کی گرد سات برابر ضلع ہوں۔ اگر یہ ضلعے برابر نہ ہوں تو اسے ذو سبعۃ اضلاع کہا جائے گا۔

۲۔ سَبَعَ - سَبْعاً الرجلَ کی غیبت کرنا، کو گالی دینا۔ سَابَعَ مُسَابَعَۃً و سِبَاعاً کو گالی دینا۔

۳۔ سَبَعَ - سَبْعاً الشیءَ: کو چرانا۔ اِسْتَبَعَ الشیءَ: کو چرانا، کی چوری کرنا۔

۴۔ سَبَعَ - سَبْعاً الذئبُ الغنمَ بھیڑیے کا بکری کو چیرنا پھاڑنا۔ سُبِعَتِ الوحشیۃُ جنگلی جانور کے بچے کا درندہ کا لقمہ بن جانا۔ مَسْبُوعَۃ وہ جنگلی جانور جس کے بچہ کو درندہ کھا گیا ہو۔ اَسْبَعَ الراعی چرواہے کے مویشی میں درندہ کا کود پڑنا۔ و۔ المکانُ: میں درندوں کا بہت ہونا۔ و۔ کو درندے کا گوشت کھلانا۔ اِسْتَبَعَ الغنمَ بکری کو پھاڑ ڈالنا۔ السَّبُع و السَّبْع والسَّبَع: جمع اَسْبُع و سِبَاع و سُبُوع و سُبُوعۃ م سَبُعَۃ و سَبْعَۃ درندہ۔ السَّبُع من الطیر شکاری پرندہ۔ یومُ السبع یوم قیامت اَرْضٌ مَسْبَعَۃ وہ زمین جہاں درندے کثرت سے پائے جاتے ہیں۔ درندہ گاہ المَسْبُوع درندہ سے ڈرا ہوا۔

۵۔ السُّبَاعِی بڑا اونٹ سُبَاعِیُّ البدن پورے قد والا آدمی۔ المُسْبَع ننھا بولا بیٹا۔

○ سَبَّع شيئاً: کسی چیز کو سات گنا کرنا، کسی چیز کو سات حصوں میں تقسیم کرنا۔

○ سَبُع جمع اَسْبُع و سُبُوع و سُبُوعة: غارت گر جانور، درندہ، شیر۔

○ سَبْع جمع سِباع: غارت گر جانور، درندہ شیر۔

○ سبعة (مونث سَبْع): سات۔ سَبْعَةَ عَشَرَ (مونث سبع عشرة): سترہ۔

○ سُبْع و سُبُع: جمع أسْبَاع: ساتواں ایک بٹہ سات۔ سُبَاعی: سات حصوں پر مشتمل، سات حرفی لفظ۔

○ الترجمة السبعينية: عہد عتیق کا یونانی ترجمہ، ہفتادی ترجمہ Septuagint سبعینی۔

○ اُسْبُوع الآلام: حضرت مسیح کے مصائب کا ہفتہ (Passion Week)

○ اُسْبُوعی: ہفتہ وار اُسْبُوعياً: ہر ہفتے، ہفتہ وار۔ اُسوعیة: ہفتہ وار فیچر (ریڈیو پر)

سبغ: ۱۔ سَبَغَ ـُ سُبُوغاً العيش: زندگی کا وسیع اور خوشگوار ہونا و۔ الشیُٔ: کا پورا ہونا۔ اَسْبَغَ اللّٰه عليه النعمة: اللہ تعالیٰ کا کسی پر نعمت کو کامل کرنا۔ لَهُ النفقةَ: کسی پر فراخی سے خرچ کرنا۔ السَّابغ: جمع سَوَابغ (فا): مکمل۔ پورا، وافر، بہت، فزون تر۔ السُّبْغة: فراخی، آسودہ حالی۔

۲۔ سَبَغَ ـُ سُبُوغاً الثوبُ: کپڑے کا زمین تک دراز ہونا و۔ الى وطنه: وطن کی طرف مائل ہونا۔ المطرُ: بارش کا زمین سے قریب ہونا۔ اَسْبَغَ الثوبَ: کپڑے کو کشادہ اور لمبا کرنا و۔ الرجلُ: کا پوری زرہ پہننا۔ ذَنبٌ سَابِغٌ: لمبی دم سَابِغُ الألیتین: بڑے سرین والا۔ درعٌ سَابِغةٌ: جمع سَوَابِغ: پوری زرہ۔ التَسْبِغ و التَسْبِغَة: جمع تَسَابِغ: زرہ کا وہ حصہ جو خود کو زرہ کی کڑیوں سے ملاتا ہے اور گردن کی حفاظت کرتا ہے۔ التَسْبِيغ عند اهل العروض: اہل عروض کے ہاں فاعلاتن کے آخر پر ایک ساکن حرف کا اضافہ کرنا جس سے وہ فاعلاتان ہو جاتا ہے۔

۳۔ اِسْبَغَل الثوبُ: کپڑے کا پانی سے بھیگ جانا اور اسی طرح بالوں کا تیل سے تر ہونا۔ المُسْبَغِل: وسیع اور وافر۔

○ اسبغ الوضوءَ: صحیح وضو کرنا۔

○ سَابغ: جمع سَوَابغ: لمبا اور ڈھیلا لباس۔

سبق: سَبَقَ ـِ سَبْقاً الى كذا: سے آگے بڑھنا۔ اس سے ضرب المثل ہے۔ (سبق السيف العذل): یعنی حقیقت ثابتہ کو تسلیم کرنا ہی پڑتا ہے۔ پہلے ہی دیر ہو چکی ہے انسان اس بارے میں کچھ نہیں کر سکتا۔ ـــ هُ على كذا: پر غالب ہونا۔ ـــ على قومه: کرم اور فیاضی میں قوم سے بڑھ جانا۔ اس سے فاعل سابق، جمع سابقون و سُبّاق ہے۔ سَبَّقَهُ: سے شرط لینا یا اس کو شرط دینا۔ ـــ تِ الشاةُ: بکری کا قبل از وقت بچہ گرانا۔ ـــ الطيرَ: پرندے کے پاؤں میں بندھن ڈالنا۔ ـــ البدرة بين الشعراء: شعراء کے درمیان دس ہزار کی تھیلی رکھنا کہ جو اپنے ساتھیوں پر غالب آئے اس کو انعام میں لے لے۔ سَابَقَ سِبَاقاً و مُسَابَقةً: پر دوڑ میں غالب آنا، سے آگے بڑھ جانا آپ کہتے ہیں۔ سابقتُ بين الخيول: میں نے گھوڑوں پر سوار بٹھا کر دوڑایا تاکہ آپ دیکھیں کہ کون اول آتا ہے۔ اَسْبَقَ القومُ الى الأمر: میں جلدی کرنا، سبقت کرنا۔ وتَسَابَقَ القومُ: ایک دوسرے سے آگے بڑھنے میں مقابلہ کرنا۔ اِسْتَبَقَ القومُ: ایضاً۔ ـــ الرجلان الباب او الى الباب: دونوں نے دروازہ کی طرف، جلد بڑھنے کی کوشش کی۔ اِسْتَبقا الصراطَ: راستہ سے آگے بڑھ جانا، راستہ چھوڑ دینا اور بھٹک جانا۔ السَبَقُ: جمع اَسْبَاق و السُبْقَة: شرط جو مقابلہ میں جیت جانے والے کے لئے رکھی جاتی ہے۔ ضرب المثل ہے۔ مَن رُزِقَ السُبْقة اَخَذَ السُبْقةَ: یعنی جو آگے بڑھنے میں جیت جائے گا وہ شرط میں رکھی ہوئی رقم حاصل کرلے گا۔ السِبْقان: کہتے ہیں۔ هما سِبْقان: وہ دونوں آگے بڑھنے میں مقابلہ کر رہے ہیں۔ السابق (فا): دوڑ میں جیتنے والا گھوڑا۔ اسکو المُجَلّی بھی کہا جاتا ہے۔ السابقة: جمع سَوَابق و سابقات: مونث السابق: اقدمیت برتری سبقت کہتے ہیں۔ له سابقةٌ فی هذا الامر: اسے اس معاملہ میں سبقت، برتری یا پیش روی حاصل ہے۔ السَوَابِق: گھوڑے۔ السَبَّاق: بہت آگے بڑھنے والا۔ السِبَاق: (مص) بندش، قید، سباق الخيل: گھڑ دوڑ۔ السُبُوق و المُسَبَّق من الخيل: سب سے آگے آنے والا گھوڑا۔

○ سبق له ان فعله: وہ پہلے ہی ایسا کر چکا ہے۔ سبق لنا القول ان: ہم پہلے ہی کہہ چکے ہیں کہ...... سبق الحكمُ عليه ب: قبل ازیں اسے کی سزا سنائی گئی تھی۔ سبق لی: اس سے پہلے یہ میرے ساتھ ہوا۔ لم يسبق لی ان: میں نے اس سے پہلے کبھی بھی نہیں۔ لم يسبق له مثيل: بے نظیر۔

○ سَبْق: پیش روی برتری، اولیت

○ سبق الاصرار: ضد، خودرائی، سرکشی

○ مِيْزَةُ السبق: پہلا قدم، اقدام، پیش قدمی

○ احرز قَصَبَ السَبْق: جیتنا، کامیاب ہونا، سَبَق: جمع اَسباق: شرط کا روپیہ، بدی ہوئی رقم Stake

○ سَبَّاق: فاتح، فتح مند، کامیاب، بامراد، مقابلہ میں جیتنے والا۔ ریس کار کا ڈرائیور جمع سَبَّاقون۔ قطار سَبَّاق: ایکسپریس ٹرین۔ اَسْبَقِيَة: پیش روی، برتری، اولیت، سینیارٹی۔ حِصَانُ السِباق: ریس کا گھوڑا۔ حَلْبَة (میدانُ) السِباق: مقابلہ کی راہ (Race Track) سِبَاقُ القوارب: کشتیوں کی دوڑ (boat race) مسابقة: جمع مسابقات: مقابلہ (Race) سابقٌ لِأوانه: قبل از وقت Premature فی السابق: ایک دفعہ، پہلے، پہلے زمانہ میں۔ کالسابق: پہلے کی طرح۔ کسابق العادة: حسب معمول۔

○ سابقة: سابق کیس سوابق: سابقہ سزائیں (Previous Convictions) من اصحاب (ذوی) السوابق: پیشتر سزا یافتہ من له سوابق: پیشتر سزا یافتہ۔ غير مُسْبُوق: بے نظیر مُسَبَّقاً: قبل از وقت (Prematuerly) پیشگی Advance In مُسَابِق: مقابلہ میں حصہ لینے والا۔ ریس میں دوڑنے والا۔ مُتَسَابِق: مقابلہ میں حصہ لینے والا مدمقابل۔

سبك: ۱۔ سَبَكَ ـِ سَبْكاً الفضةَ: چاندی پگھلا کر سانچہ میں ڈھالنا۔ ـــ الكلامَ: کلام کو عمدہ بنانا۔ ـــ تْهُ التجاربُ: تجربات کا کسی کو مہذب بنانا۔ سَبَّكَ الفضةَ: چاندی کو پگھلا کر سانچہ میں ڈھالنا۔ ـــ الكلامَ: کلام کو عمدہ بنانا۔ اِنْسَبَكَ الذهبُ ونحوه: سونے وغیرہ کا پگھلا کر سانچے میں ڈھالا جانا۔ السَبِيك: پگھلا ہوا میل کچیل سے صاف۔ السَبِيكة جمع سبائك: چاندی وغیرہ کا ڈلا جو پگھلا کر سانچے میں ڈالا گیا ہو۔ المَسْبُك جمع مَسَابك: پگھلانے اور ڈھالنے کی جگہ۔ فونڈری (Foundry) صفار خانہ۔ المِسْبَك (حی): حروف ڈھالنے کی مشین۔

○ صناعة سبك المعادن: دھاتیں صاف کرنے کی صنعت (Metallurgic Industry)

○ سَبَّاك: خام دھاتوں کو پگھلا کر صاف کرنے والا (Smeltor, Founder) سِبَاكة: دھاتوں کو پگھلانے والے کا پیشہ اور کام سَبِيكة جمع سبائك: سونے چاندی وغیرہ کی اینٹ Ingot تسبيك: دم پخت کرنا Stewing, Braising

۲۔ السبكتروسكوب: طیف پیما Spectroscope

سبل: ۱۔ سَبَلَ ـُ سَبْلاً هُ: کو گالی دینا۔ اسبل على

فلان: کسی کے برخلاف بہت کچھ کہنا۔

۲۔ سَبَّلَ السِترَ: پردہ چھوڑنا، گرانا۔ سَبَّلَ الشعرَ: بال کھلے چھوڑنا (عامی)۔ أَسْبَلَ السِتر: پردہ چھوڑنا و۔ الدمع: آنسو بہانا۔ — الماءَ: پانی گرانا، ڈالنا۔ — تِ السماءُ: آسمان کا بارش برسانا۔ — الدمعُ او المطرُ: آنسو یا بارش کا بہت بہنا، برسنا۔ السَبَل: وہ بارش جو بادل سے نکل آئی ہو مگر ابھی زمین پر نہ پڑی ہو۔ آنکھ کی ایک بیماری جس میں پردہ آنکھ پر چھا جاتا ہے۔ بہنے والی بارش یا خون، ناک۔ اسبل الدمع اولمطر کا اسم۔ ثیاب سَبَل: لٹکائے ہوئے کپڑے۔ السَبَلَة: جمع سِبَال: مونچھوں کے بال۔ اوپر کے لب کے درمیان کا دائرہ۔ داڑھی کا اگلا حصہ کہتے ہیں۔ جاءَ وَ قد نشرَ سَبَلَتَهُ: اس نے اگر دھمکی دی۔ جرَّ سَبَلَتَهُ: اس نے اپنے کپڑے گھسیٹے۔ بعیر حَسَنُ السَبَلة: باریک کھال والا اونٹ۔ الأَسْبَل من الرجال: لمبی مونچھوں والا آدمی۔ عینٌ سَبلاءُ: لمبی پلکوں والی آنکھ۔ امرأةٌ سبلاء: مونچھوں والی عورت۔ المُسْبِل والمُسْبَل والمُسَبِّل و المُسَبَّل من الرجال: لمبی مونچھوں والا آدمی۔

۳۔ سَبَّلَ المالَ: مال کو اللہ کے راستہ میں لگانا، خیرات کرنا۔ و۔ الشیءَ: کو مباح کرنا۔ اَسْبَلَتِ الطریقُ: راستہ کا بہت چلتا ہوا ہونا۔ السَبِیل: جمع سُبُل و سُبْل و اَسْبُل و أَسْبِلة و سُبُول: راستہ یا کھلی سڑک (مذکر و مونث) اِبْنُ السبیل: مسافر سبیلُ اللّٰہِ: جہاد، طلب علم، حج اور ہر امر خیر جس کا اللّٰہ تعالیٰ نے حکم دیا ہے۔ کہتے ہیں۔ لیس لك عليَّ سبیلٌ: تمہارے پاس میرے خلاف کوئی حجت نہیں۔ لیس علیَّ فی کذا سبیل: اس بارے میں مجھ سے کچھ باز پرس نہیں، مجھ پر کچھ حرج نہیں، موقدوں کہتے ہیں۔ ماعلی المُحْسِنِ سبیل: محسن پر کوئی احتجاج بحث نہیں۔ سبیلنا ان نفعل کذا: ہمارے لئے ایسا کرنا مناسب ہے۔ السبیلة: راستہ یا کھلا راستہ۔ السَّابلة جمع سوابِل: بہت چلنے والا راستہ، اسی معنی میں کہتے ہیں۔ سبیلٌ سابلةٌ: نیز سبیل سابلة سے راستہ پر چلنے والے بھی مراد لئے جاتے ہیں۔

۴۔ أَسْبَلَ الزرعُ (ز): فصل کا خوشہ نکالنا۔ السَبَل: خوشہ، بالی۔ سَبَلٌ من رماحٍ: نیزوں، برچھیوں یا بلموں کا ایک گٹھا۔ السَبَلة و السُّبُولة و السُّوُلة: خوشہ۔ کہتے ہیں۔ ملأ الاناءَ الی سَبَلَتِه: اسے برتن کو اوپر تک بھر دیا۔

○ سَبَّلَ الشیءَ: کو خیراتی مقاصد کے لئے وقف کرنا یا مخصوص کرنا۔ اسبل الشیءَ: کو لٹکنے دینا، گرنے دینا، جیسے پردہ وغیرہ۔

○ سَبَل: اناج کی بالیاں واحد سَبَلة۔

○ سَبَلة: کھاد، گوبر سَبَلة جمع سِبال مونچھیں۔

○ سبیل الی: کا ذریعہ، کے لئے ضروری، کا امکان۔

○ ابن السبیل: آوارہ گرد، بے خانماں، مارا مارا پھرنے والا مسافر۔

○ فی سبیلِ: کی خاطر، کے لئے، کے واسطے، کی مصلحت میں۔ بسبیلِ یا عن سبیلِ: بذریعہ، کے ذریعے، کے باعث، کے نتیجہ میں۔ علی سبیل التجربة: تجربہ کے طور پر آزمائشی طور پر۔ علی سبیل المثال: مثال کے طور پر۔ خلّی سبیله: کو جانے دینا، رہا کرنا۔ اَخْلَی سبیلهُ: کو جانے دینا، رہا کرنا ضاقت به السبل: اس کی سمجھ میں نہ آیا کہ کیا کرے، وہ بدحواس ہوگیا۔ لیس علیّ فی ذلك سبیل: مجھے ایسا کرنے سے روکنے کا کوئی جواز نہیں، میں ایسا کرنے میں آزاد ہوں، اگر میں ایسا کروں تو یہ کوئی گناہ نہیں ہوگا۔

○ طریق سابلة: پبلک روڈ، شارع عام، وہ سڑک جس پر بکثرت آمد و رفت جاری رہے۔

○ السابلة: پاس سے گزرنے والے

○ مسبول: گرایا ہوا (پردہ)

○ الاسبان: اسپینی لوگ، اسپین والے اسبانی: اسپین کا (رہنے والا)

○ سِبِنسة: جمع سبنسات: مال گاڑی

سبن: ۱۔ اَسْبَنَتِ المرأةُ: عورت کا ہمیشہ سیاہ تہبند باندھنا۔ السَّبنِیَّة: عورتوں کا سیاہ تہبند۔

۲۔ السَّبَنْتُ و السَّبَنْتَه: عرصہ کہتے ہیں۔ اقمت عنده سبنتا: میں اس کے پاس ایک عرصہ ٹھہرا رہا۔ السَّبَنْتَی جمع سَبَانِت و سَبَاتٍ: دلیر آگے بڑھنے والا۔ (ح) چیتا۔

سبه: ۱۔ سُبِهَ سَبْهًا و سَبَّهَ تَسْبِیْهًا: بڑھاپے کی وجہ سے ٹھیا جانا۔ مَسْبُوه و مُسَبَّهٌ: بڑھانے کی وجہ سے ٹھیایا ہوا۔ السَّبَهُ: بوڑھاپے کی وجہ سے عقل جاتی رہنا۔ رجلٌ سَبَهٌ و سُبَاهٌ: متکبر مرد السُّباه: سکتہ۔ بڑھاپے کی وجہ سے عقل کا جاتا رہنا، بے عقلی، ٹھیاپن۔ رجل سَبَاهِیٌّ: بڑھاپے کی وجہ سے ٹھیایا ہوا۔ المُسَبَّه: فصیح اللسان۔

۲۔ سَبْهَلَل: کہتے ہیں۔ جاء الرجل سَبْهَلَلًا: آدمی بغیر ہتھیار و ڈنڈے کے آیا، بے پرواہ ہو کر آیا یا بغیر کسی کام کے آیا۔ هو یمشی سَبْهَلَلًا: وہ بیکار آتا جاتا ہے۔

○ سَبَهْلَلًا: بے پروائی سے، بے مقصد، یونہی، اتفاق سے، بے سوچے سمجھے۔

○ سَبَاهِلَة: بے روزگار لوگ سست، کاہل، آرام طلب لوگ، آوارہ گرد، خدائی خوار، کوچہ گرد، ہرزہ گرد۔

سبی: ۱۔ سَبَی ـ سَبْیًا و سِبَاءً العدوَّ: دشمن کو قید کرنا، قیدی بنانا، گرفتار کرنا۔ — الرجُلَ: کو نکال دینا، جلا وطن کرنا۔ — الخمرَ: شراب کو ایک شہر سے دوسرے شہر میں لے جانا — فُلانًا: کسی کو دام محبت میں گرفتار کرنا۔ تَسَبَّی فلانٌ لفلانٍ: کسی کو اپنی طرف مائل کرنا اس سے اظہار محبت کرکے۔ تَسَابَی القومُ: ایک دوسرے کو قیدی بنانا۔ اِسْتَبَی اِسْتِبَاءً العدوّ: دشمن کو قید کرنا۔ — قلبَ فلان: کو اپنی محبت کا اسیر بنانا — الخمرَ: شراب کو ایک شہر سے دوسرے شہر لے جانا۔ السَّبْیُ جمع سُبِیٌّ: قیدی کہتے ہیں۔ جاؤوا بِسَبْیٍ کثیر: وہ بہت سے قیدی لیکر آئے۔ زیادہ تر اَسْرٌ کا لفظ مردوں کے لئے اور سَبْیٌ کا لفظ عورتوں کے لئے مخصوص ہے۔ سَبْیُ الحَیَّة: سانپ کی کینچلی۔ السَبِیّ: جمع سَبَایَا: غلام، جنگی قیدی، لونڈی کہتے ہیں۔ غلام سَبِیٌّ و جاریةٌ سَبِیٌّ: غلام (لڑکا) اور لونڈی (لڑکی) — و السَّبَاء: وہ لکڑی جس کو سیلاب ایک جگہ سے دوسری جگہ لے گیا ہو۔ سَبِیُّ الحَیَّة: سانپ کی کینچلی۔ السَّبِیَّة: قیدی عورت ایک شہر سے دوسرے شہر لے جائی گئی شراب۔ موتی۔

۲۔ سَبَی ـ سَبْیًا و سِبَاءً الحافرُ الماءَ: کھودنے والے کا پانی تک پہنچنا۔

سبا: سَبَا (سبا کی ایک بولی) اس سے ضرب المثل ہے۔ ذهبوا او تفرقوا ایدی سبا و ایادی سبا: یعنی وہ ایسے متفرق ہوئے کہ پھر کبھی اکٹھے نہ ہو سکے۔

○ سَبَی ـ سَبْیًا و سِبَاءً: قیدی بنانا قید کرنا، گرفتار کرنا، جنگ میں قید پر مجبور کرنا۔ ـهٗ و شیئًا: کو لبھانا، موہ لینا، فریفتہ کرنا، گرویدہ کرنا، پر جادو کر دینا، کو خوش کرنا، شیفتہ کرنا، کو دھوکا دینا، دھوکے سے کام لینا، کے دل میں شوق پیدا کرنا، شوق آفرین ہونا۔

○ سِبِیدَاج، سِبِیدَاج: سیندور (White lead)

سِبِیدَاج: سیندور۔

○ س ت: سِجلّ تجاری کا مخفف تجارتی رجسٹر کاروباری کھاتہ۔

○ است: سرین، پٹھا، چوتڑ، پچھلی طرف ست۔

السِتّ: عیب، بری گفتگو۔ السِتّة: (ج) چھ (مذکر کے لئے) سِت: (چھ مونث کے لئے) الساتّ: چھٹا۔

السِتون: ساٹھ (مذکر و مونث دونوں کے لئے)

○ سِتَّةَ عَشَرَ: سولہ مذکر کے لئے

○ سِتَّ عَشْرَةَ: سولہ مونث کے لئے

○ سِت: جمع سِتَّات لیڈی، بیگم، خاتون

○ سِت الحسُن: بلاڈر، بھلانواں (دواء)
(Belladonna)

ستر: ا۔ سَتَرَ ـِ سَتْراً و سَتَراً و سَتَّرَ الشیءَ: کو چھپانا، ڈھانکنا۔ سَاتَرَ مُسَاتَرَۃً ہُ العداوۃَ: سے چھپی دشمنی رکھنا۔ تَسَتَّر و اِسْتَتَرَ و اِنْسَتَرَ: ڈھکا رہنا، چھپنا، پوشیدہ ہونا کہتے ہیں (ھو لا یستتر من اللّٰہِ بِسِتْرٍ) وہ اللہ تعالیٰ سے نہیں ڈرتا۔ السِّتْر جمع سُتُور و اَسْتَار: پردہ، خوف، حیاء کہتے ہیں۔ مَالَہُ سِتْرٌ ولاحِجْرٌ: اسے نہ حیاوشرم ہے نہ عقل۔ ھتك اللّٰہ سِتْرَہُ: اللہ تعالیٰ نے اس کے عیوب اور برائیوں کو بےنقاب کردیا۔ السَّتَر (مص): ڈھال السِّتَار جمع سُتُر: پردہ مدَّ اللیلُ سِتَارَہُ: رات نے تاریکی کا پردہ پھیلا دیا۔ رات کا اندھیرا چھا گیا۔ السِّتَارَۃ جمع سَتَائِر: پردہ السُّتْرَۃ جمع سُتَر: پردہ، (عام زبان میں) ایک قسم کا لباس، ادباء اسے معطف کہتے ہیں۔ سُتْرَۃ السطح: چھت پر پردہ کی دیوار۔ السُّتْرَۃ جمع سِتَر و سِتْرَات: جیکٹ، پٹی دارکوٹ، رومی چغہ۔ بالطو جمع بالطوات: (اوورکوٹ) کو بھی کہا جاتا ہے۔ السَّتَّار: ساتر سے اسم مبالغہ (بہت چھپانے والا) صفات خداوندی سے ہے۔ السَّتِیر: چھپا ہوا، پاکدامن، کہتے ہیں۔ رجُلٌ سَتِیر و امرأۃ ستیرہ جمع سُتَرَاء: جیسے قتلاء و شہداء۔ شَجَرٌ سَتِیر: بہت شاخوں والا درخت۔ المَسْتُور (مفع) جمع مستورون و مَسَاتِیر: پاکدامن، مستورات۔ الزھر (ن): نباتاتی شاخ جس میں اعضاء تناسل پوشیدہ ہوتے ہیں۔ المِسْتَر و الاستارۃ: پردہ جاریۃٌ مُسَتَّرَۃٌ: پردہ نشین عورت۔

۲۔ الاستار جمع اَسَاتِر و اَسَاتِیر فی العدد چار۔ فی الوزن: چار مثقال

○ سَتَرَہ / ہ عن: کو سے چھپانا۔ سَتَرَہُ / ہ عن: کو بچانا، کی حفاظت کرنا، پناہ دینا (سے یا کے خلاف) سَتَرَ علی ہ: کو کچھ معاف کردینا۔

○ سِتر جمع سُتُور و اَسْتَار: نقاب، بُرقع، پردہ، سکرین، کھڑکی کا پردہ، ڈھکنا۔ کور، (فوجی) حفاظت، پناہ، ڈھال، بہانہ، عذر، معذرت، اعتذار۔

○ سُتْرِی: مسخرہ، بھانڈ، نقال۔

○ سِتَار جمع سُتُر: نقاب، برقع، پردہ، سکرین، ڈھکنا پوشش، پوش، بہانہ، عذر، معذرت، اعتذار۔ الستار الحدیدی: آہنی پردہ۔ الستار الفضی: سینما سکرین۔ ستار من النار (النیران): (توپوں کی) باڑھ (فوج)۔ رَفَعَ الستار عن الشیء: کسی چیز کو ظاہر کرنا، افشا کرنا، منظر عام پر لانا، بے نقاب کرنا۔ (کسی یادگار کی) نقاب کشائی کرنا۔ مِن وراء الستار: پردے کے پیچھے (behind the scenes) (مجازا) بیک سٹیج۔

○ سِتَارَۃ جمع ستائر: وہی معنے جو اوپر ستر اور ستار کے تحت درج کئے گئے ہیں۔

○ تَسَتَّر: کَوَر (عسکری)

○ ساتِر: سکرین، فولڈنگ سکرین۔

○ مَسْتُور: چھپا ہوا، غیر مرئی، نقاب پہنے ہوئے، پاکدامن، پارسا، نیک، عفیف۔

○ مَسَاتِیر: پوشیدہ اور خفیہ باتیں۔

○ مُتَسَتِّر: گمنام، غیر معروف۔ مُسْتَتِر: پوشیدہ، چھپا ہوا، پنہاں دیا ہوا، خوابیدہ (Letent) محذوف، مقدر (Unders tood) کے مفہوم میں۔

○ سَتَّفَ ہ: (اشیاء کا) ڈھیر لگانا، انبار لگانا، کو حفاظت کے لئے ایک جگہ رکھنا، قرینے سے رکھنا۔

○ تستیف: انبار لگانا، قرینے سے رکھنا، گودام۔

○ سَتْہ و سِتْہ و سَتَہ جمع استار: مقعد، چوتڑ، پشت۔

ستق: السُّتُّوق و السَّتُّوق: کھوٹا جعلی درہم۔ المُسْتُقَۃ و المُسْتَقَۃ: درازآستین کی پوستین، چنگ وغیرہ بجانے کا آلہ (فارسی لفظ)۔

ستل: ا۔ سَتَلَ ـُ سَتْلاً و تَسَاتَل و انستل و اِسْتَتَل القومُ: ایک دوسرے کے پیچھے سلسلہ وار نکلنا۔ ــــ اللؤلُؤُ: موتیوں کا لگا تار بکھرنا۔ ــ الدمعُ: آنسو کا قطرے قطرے ٹپکنا۔ سَاتِل: قطرے قطرے ٹپکنے والا (آنسو) سَتِلَ ـَ سَتَلاً ہُ: کی پیروی کرنا۔ سَاتَلَ ہُ: کی پیروی کرنا۔ المُسْتَل جمع مَسَاتِل: تنگ راستہ۔

۲۔ السَّتَل جمع سُتْلان و سِتْلان (ح): عقاب یا اس کے یا گدھ کے مشابہ پرندہ۔ السُّتَالَۃ: ردی چیز۔

ستن: أَسْتَنَ الرجلُ فی السنۃ: کا قحط سالی میں پڑنا۔ الأَسْتَن و الأُسْتَان: بوسیدہ درخت کی جڑیں۔ الاسْتُون (اَع): پستول وغیرہ کی نالی۔

ستہ: سَتَہَ ـَ سَتْہاً الرجُلَ: کے پیچھے لگنا کے سرین پر مارنا۔ السَّتْہُ و السِّتْہُ و السَّتَہُ جمع أَسْتَاہ (ع ا): سرین۔ الأَسْتَہ و السُّتَاھِی جمع سُتْہ و سُتْھان و سَتَاھی م سَتْھاء: موٹے سرین والا۔

ستا: ا۔ سَتَا ـُ سَتْواً: جلدی کرنا۔

۲۔ سَتَّی و أَسْتَی الثوبَ: کپڑا بننے کے لئے تانے کو پھیلانا۔ السَّتَا: کپڑے کا تانا۔ سَتَاۃُ الثوب: کپڑے کا تانا کہتے ہیں۔ ما انت لحمۃٌ ولا سَتَاۃٌ: تو نہ نفع کا ہے نہ نقصان کا۔ تو بے ضرر ہے۔ الأُسْتِیُّ: کپڑے کا تانا، تانا تنا ہوا کپڑا۔

۳۔ السّتا: بھلائی کہتے ہیں۔ نال منہ سَتًا: اس نے اس سے بھلائی پائی۔

سج: ا۔ سَجَّ ـُ سَجّاً: کو پتلا پاخانہ آنا ــــ الحائطَ: دیوار لیپنا۔ السَّجَّۃ والسَّجَاج: بہت پانی والا دودھ۔ السُّجُج: لپی ہوئی چھتیں، نیک نفوس۔ المِسَجَّۃ (ب): لپائی کے کام میں آنے والا لکڑی کا ایک اوزار۔

۲۔ السَّجْسَج جمع سَجَاسِج و سَجَاسِیج: زمین جو نہ سخت ہو نہ نرم، فجر اور سورج نکلنے کا درمیانی عرصہ کہتے ہیں۔ یومٌ سَجْسَجٌ: وہ دن جس میں نہ تو تکلیف دینے والی گرمی ہو اور نہ ہی سخت سردی۔ ھواءٌ سَجْسَجٌ: معتدل ہوا۔ رِیحٌ سَجْسَجٌ: معتدل اور نرم ہوا۔

سجح: ا۔ سَجَحَ ـُ سَجْحاً الحمامۃُ: کبوتری کا گوگو کرنا۔

۲۔ سَجَحَ ـُ سُجُحاً و سَجَّحَ لَہُ بکلام: کے ساتھ اشارہ اور کنایہ سے بات کرنا۔

۳۔ سَجِحَ ـَ سَجَحاً و سَجَاحَۃً: معتدل لمبائی والا ہونا، کم گوشت والا ہونا۔ ــ الخدُّ: رخسار کا نرم وملائم ہونا۔ ــــ خُلُقُہُ: نرم اخلاق ہونا۔ کہتے ہیں۔ فی عقلہ رجاحۃٌ وفی خُلُقہ سجاحۃ: اس کی عقل میں پختگی اور اخلاق میں نرمی ہے۔ اَسْجَحَ الوالی: اچھی طرح معاف کرنا۔ ــ الرجلُ: نرم ولطیف کلام والا ہونا کہتے ہیں۔ اذا سألتَ فأسْجِحْ: یعنی سوال کرو تو نرم اور دلپسند الفاظ بولو۔ اِنْسَجَحَ لہ بکذا: اسے وہ چیز دیدی گئی۔ السُّجُح: نرم وآسان کہتے ہیں۔ رَجلٌ سُجُحٌ: خوش خلق آدمی۔ ــ السُّجُحُ: راستہ اور اسکا وسطی حصہ۔ السَّجِیح: نرم وآسان۔ السَّجْحَۃ و السَّجِیحَۃ: خُلق، خصلت فطرت، طبیعت، رکب سجیحۃ رأسِہ: وہ اپنے لئے ایک رائے پسند کر کے اس پر کاربند ہوگیا۔ السُّجَاح: ہوا۔ الأَسْجَح م سَجْحَاء: جمع سُجْح: خوبصورت مناسب اعضاء والا۔

۴۔ السِّجَاح: سامنے کہتے ہیں۔ جلستُ سِجَاحَ وجھہ: میں اس کے (منہ کے) سامنے بیٹھا۔ السُّجْح: اندازہ کہتے ہیں۔ بیوتھم علی سُجْحٍ واحد: ان کے گھر ایک ہی اندازہ کے ہیں۔ السَّجِیحَۃ: اندازہ

سجد: ا۔ سَجَدَ ـُ سُجُوداً: عاجزی وخاکساری سے

جھکنا، عبادت میں پیشانی و ناک زمین پر رکھنا۔
ساجد: عاجزی اور خاکساری سے جھکنے والا، عبادت میں پیشانی وناک زمین پر رکھنے والا، ساجد جمع سُجَّد و سُجُود: مؤنث ساجدہ جمع ساجدات و سَوَاجد۔ ساجدُ المَنْخَر: خاکساری کرنے والا۔ ذلیل وپست۔ عینٌ ساجدةٌ: جھکی ہوئی آنکھ۔ نَخْلَةٌ ساجدةٌ: جھکا ہوا کھجور کا درخت۔ أَسْجَدَ: سر جھکانا، ___ عَيْنَهُ: نگاہ نیچی رکھنا۔ السِجْدَة: سَجَدَ کا اسم السَجَّاد: بہت سجدے کرنے والا۔ السَّجَادة و المِسْجَدة: جائے نماز، مصلی المَسْجَد جمع مَسَاجد: آدمی کی پیشانی۔ و المسجد جمع مَسَاجد: سجدہ گاہ، عبادت گاہ، مسجد۔ المسجدان: مکہ کی مسجد اور مدینہ کی مسجد۔

۲۔ سَجَدَ۔ سَجَداً تِ رِجْلُهُ: پاؤں کا سوجنا۔ أَسْجَدَ: جس کا پاؤں سوجا ہوا ہو۔

○ سَجَدَ لِ: کے سامنے جھکنا و ___ لله: اللہ کی عبادت کرنا۔ سَجّاد: جمع سجادون: عابد سَجْدَة جمع سَجَدات: عبادت میں ماتھا زمین پر ٹیکنا۔ احد السَجْدَة: ایسٹر کے بعد کا ساتواں اتوار، سفید اتوار (مسیحی اصطلاح) سُجُود: زمین پر ماتھا ٹیکنا، سجدہ، عبادت، نیز ساجد کی جمع۔ سَجَّادَة (اسم جمع) سَجَّاد جمع سجاجید: نماز پڑھنے کا نمدہ، قالین صاحب السّجادہ و شیخ السجادہ: سجادہ نشین (درویشی سلسلہ کے سربراہ کا لقب)۔ مَسْجِدٌ جامعٌ: جامع مسجد جہاں جمعہ کی نماز ہوتی ہے۔ المسجد الحرام: مکہ معظمہ کی مسجد۔ المسجد الأقصى: قدس شریف کی مسجد۔

سجر: سَجَرَ۔ سَجْرًا التَّنُّورَ: تنور کو ایندھن سے گرم کرنا۔ ___ الماءُ النهرَ: پانی کا نہر کو بھرنا۔ ___ البَحْرُ: سمندر کا جوش مارنا۔ ___ الماءَ فی حلقه: پانی حلق میں ڈالنا، سَجَرَ الماءَ: پانی جاری کرنا۔ ___ التنورَ: تندور میں لکڑیاں ڈال کر گرم کرنا۔ سُجِّرَ البَحْرُ: سمندر کا جوش مارنا چڑھنا اور اس میں لہریں اٹھنا۔ اِنْسَجَرَ الاناءُ: برتن کا بھرنا۔ بئرٌ سَجْر: بھرا ہوا کنواں۔ السُجْرَة جمع سُجَر: نہر کو بھر دینے والا پانی۔ الساجر (فا): ہر جگہ کو بھر دینے والا سیلاب۔ وہ علاقہ جہاں سیلاب آ کر پھیل جائے۔ السَّجُور و المِسْجَر: تنور کو گرم کرنے کا ایندھن (لکڑیاں وغیرہ) المُسْجَّر: دریا وغیرہ کا پانی جو تہ نشین ہو گیا ہو۔ المَسْجُور (مفع): ساکن اور بھرا ہوا، خالی (ضد)، وہ دودھ جس میں پانی کا حصہ اس سے زیادہ ہو۔ لُؤلُؤةٌ مَسْجُورَة: بہت آبدار موتی۔

۲۔ سَجَرَ۔ سَجْراً الکلبَ: کتے کے گلے میں لکڑی باندھنا۔ السَاجُور جمع سَوَاجِير: لکڑی جو کتے کے گلے میں لٹکائی جاتی ہے۔ اسی سے ہے۔ سَوْجَرَ الکلبَ: یعنی اس نے کتے کے گلے میں لکڑی لٹکائی۔ کہتے ہیں۔ فی اعنافهم سواجیر: ان کے گلوں میں طوق پڑے ہوئے ہیں۔

۳۔ سَجَرَ۔ سَجْرًا و سُجُورًا تِ الناقة: اونٹنی کا لمبی آواز نکلنا۔ سَجَرَتِ الناقةُ: اونٹنی کا لمبی آواز نکالنا۔ السَّجْر (مص): رعد کی آواز۔

۴۔ سَجَرَ۔ سَجْرًا الشیءَ: چیز کو بھیجنا۔ اِنْسَجَرت الإبلُ فی سیرها: اونٹوں کا آگے پیچھے ایک قطار میں چلنا۔ شعرٌ مُسَجَّر و مُنْسَجِر: لٹکے ہوئے بال۔ اللُّؤلُؤُ المسجور: پروئے ہوئے موتی۔ لڑی سے بکھرے ہوئے موتی۔

۵۔ سَاجَرَهُ: کا مخلص دوست بننا۔ السَجِير جمع سُجَراء: مخلص دوست۔

۶۔ السَّجَر و السُّجْرة فی العین: آنکھ کی سرخی۔ الأَسْجَر م سَجْراء: جس کی آنکھ میں سرخی ہو۔ خالص کیچڑ والا تالاب۔

○ سَجَرَ۔ هُ: ستویا تنور وغیرہ گرم کرنا۔ سَجَّرَ هُ: پانی کو کناروں سے بہانا۔ مُسَجَّر: لمبے لٹکتے (بال)۔

○ سِجارة جمع سجارات سَجَائِرو سَجَاير: سگرٹ۔

سجس: سَجِسَ۔ سَجَسًا الماءُ: پانی کا گدلا اور متغیر ہونا۔ سَجْسٌ و سَجِسٌ و سَجِيس: گدلا اور متغیر (پانی) سَجِسَ المَنهلُ: چشمہ کے پانی کا بدبودار اور خراب ہونا۔ السَّجَس (مص): فساد، خرابی، گدلا پن۔ السَّجِيس: گدلا کہتے ہیں۔ لا آتیکَ سَجِيسَ اللیالی: میں تیرے پاس کبھی نہیں آؤں گا۔

سَجَعَ۔ سَجْعًا الخطیبُ: مقرر کا مقفی تقریر کرنا۔ سَاجِع (سَجّاع و سجّاعة: مُقفّٰی تقریر کرنے والا (خطیب) ___ تِ الحمامةُ: فاختہ یا کبوتر کا کو کو کرنا۔ ساجِعَةٌ و سَجُوع جمع سُجَّع و سَوَاجع: کوکو کرنے والی (فاختہ یا کبوتر) ___ تِ الناقةُ: اونٹنی کا لمبی آواز نکلنا۔ اسی طرح کمان کا لمبی آواز نکالنا۔ سَجَّعَ الخطیبُ و الحمامةُ: مقرر کا مقفی تقریر کرنا، مقرر کا مقفی تقریر کرنا اور فاختہ یا کبوتر کا کوکو کرنا۔ (تشدید مبالغہ کے لئے ہے) وجهٌ ساجعٌ: اچھی ساخت کا، معتدل چہرہ۔ ناقةٌ ساجِعَة: طرب و مستی کی آواز نکالنے والی اونٹنی۔

السَّجْع جمع أسْجاع: مقفی کلام۔ السَّجْعَة الأُسْجُوعة ج أَساجِيع: قافیہ دار کلام کا ایک ٹکڑا۔

۲۔ سَجَعَ۔ سَجْعًا فلانٌ ذلك المسجعَ: کا ارادہ ہونا، کی نیت ہونا، چاہنا۔ الساجع (فا): کلام یا رفتار میں درمیانی چال چلنے والا (اسکی ضد جائر ہے) المسجَع: مقصد

○ سَجَعَ: فاختہ یا کبوتر کا کوکو کرنا۔ مقفّٰی: نثر میں بات کرنا۔ سَجَّعَ: مقفی نثر میں بات کرنا۔ سَجْع: مقفی نثر۔ سَجْعَة: مقفی نثر کا ایک ٹکڑا۔ ساجِعٌ: مقفی نثر میں بات کرنے والا۔

سجف ۱۔ سَجَفَ۔ سَجْفًا و سَجَّفَ البیتَ: مکان پر پردہ لٹکانا۔ اَسْجَفَ السِتْرَ: پردہ چھوڑنا۔ ___ البیتَ: مکان پر پردہ لٹکانا۔ ___ اللیلُ: رات کی تاریکی کا پھیل جانا۔ السَّجْف و السِّجْف جمع سُجُوف وَ أَسْجَاف و السِجَاف و السَّجِيف: بیچ سے چرا ہوا پردہ۔ دو پردے بیچ سے کھلے ہوئے عام طور پر پردہ کہتے ہیں۔ أرخى اللیلُ سُجُوفَهُ: رات نے اپنی تاریکی پھیلادی۔ السِجاف: گوٹ۔ السِجَافَة: پردہ۔ حجاب السُّجْفَةَ: رات کی ایک گھڑی کہتے ہیں۔ مَضَتْ سُجْفَةٌ من اللیل: رات کی ایک گھڑی گزر گئی۔

۲۔ سَجَفَ۔ سَجَفًا: پتلی کمر والا اور نحیف پیٹ والا ہونا۔

○ سَجْفٌ و سِجْفٌ جمع أَسْجَاف و سُجُوف: پردہ، برقع۔ سِجاف: جمع سُجُف: پردہ، برقع، نقاب۔

سجل: ۱۔ سَجَلَ۔ سَجْلاً الماءَ: پانی گرانا، ڈالنا۔ ___ بِهِ: کو اوپر سے پھینکنا۔ سَجَّلَ هُ بالشیءِ: کو اوپر سے پھینکنا۔ ساجَلَ مُسَاجَلَةً و سِجَالاً هُ: رفتار یا شعر گوئی میں کسی سے مقابلہ کرنا۔ اَسْجَلَ: بڑا صاحب خیر ہونا۔ ___ هُ: کو بہت بخشش دینا۔ ___ الحوضَ: حوض کو بھرنا، لبریز کرنا ___ الکلامَ: آزادانہ بولنا۔ ___ الناسَ: کو چھوڑ دینا۔ ___ لهم الامرَ: لوگوں کو کوئی معاملہ سپرد کر دینا۔ ان کے لئے مباح کر دینا اسی سے ہے۔ وهذا مُسْجَلٌ له ان شاءَ اخذه وان شاءَ ترکهٗ: اسے اس امر میں کھلی چھٹی ہے۔ ___ الانعام فی الزرع: چارپایوں کو کھیتی میں چھوڑ دینا۔ تَسَاجَلا: ایک دوسرے کے ساتھ مقابلہ کرنا۔ آپس میں مقابلہ کرنا۔ اِنْسَجَلَ: اوپر سے گرنا۔ کہتے ہیں۔ سَجَلَ الماءَ فانسجل: اس نے پانی گرایا اور وہ گرا۔ السَّجْل (مص) جمع سِجَال و سُجُول: بڑا ڈول جس میں

تھوڑا بہت پانی ہو۔ ڈول بھر، بخشش، فیاض آدمی۔ بڑا تھن۔ حصہ۔ کہا جاتا ہے: اعطاہ سَجْلَةً من كذا: اس نے اس کو فلاں چیز سے اس کا حصہ دیا۔ کہتے ہیں۔ الحروب بينهم سِجَالٌ: یعنی لڑائی کا پانسہ پلٹتا رہتا ہے۔ آج ایک کو غلبہ ہے تو کل دوسرے کو۔ عينٌ سَجُولٌ: آنکھ جو بہت آنسو بہائے۔ السَجِيل: نصیب حصہ کہتے ہیں۔ اعطاہ سَجِيْلَهُ من كذا: اس نے اسے کا حصہ دیا۔ ضرعٌ سَجِيل: لٹکا ہوا بڑا تھن۔ دلوٌ سَجِيلٌ و سَجِيْلَةٌ: بڑا ڈول ناقَةٌ سَجْلاءَ: بڑے تھنوں والی اونٹنی۔ المُسْجَل: ہر ایک کے لئے مباح کہتے ہیں۔ فعلناه و الدهرُ مُسْجَلٌ: ہم نے اس کام کو اس وقت کیا جب کوئی کسی سے نہ ڈرتا تھا۔

۲۔ سَجَّلَ الكتابَ: کتاب لگاتار پڑھنا۔ ـــ الرجلُ: عہد نامہ لکھنا۔ الاوراقَ: محکموں وغیرہ میں اوراق ضبط تحریر میں لانا۔ ـــ القاضي عليه: قاضی کا اس کے خلاف فیصلہ دینا۔ و۔ ـــ عليه بكذا: کو بدنام کرنا (کی وجہ سے)۔ ـــ له بماله: (کو) کیلئے ثابت کرنا۔ السِجِلّ جمع سِجِلّات: معاہدات کا رجسٹر، احکام و دعوں کے ضبط کرنے کا رجسٹر۔ جوڈیشنل ریکارڈ۔

۳۔ شيءٌ سَجِيلٌ: بہت سخت چیز۔ السِجِّيل: کنکر۔ سنگ گل۔ السَوْجَل و السَوْجَلَة: اور السَاجُول جمع سَوَاجِيل: شیشی کا ڈھکن۔ کور۔

○ سَجَّلَ ہ: کا اندراج کرنا، کو درج کرنا، کو لکھنا، ضبط تحریر میں لانا، ریکارڈ کرنا، نوٹ کرنا، ریکارڈ میں رکھنا، سرکاری ریکارڈ کے لئے بیان تیار کرنا، کی دستاویز بنانا، کی گواہی دینا۔ سَجَّلَ اِصابةً: ضرب کا نمبر لینا، سکور کرنا، ریکارڈ کرنا۔ سَجَّلَ ہ في الشرائطِ المُسَجَّلَة: ٹیپ پر ریکارڈ کرنا، کو ٹیپ ریکارڈ کرنا۔ ـــ (کھلاڑی کا) ریکارڈ قائم کرنا، (ایجاد وغیرہ) پیٹنٹ کروانا۔ سَجَّلَ علی نفسه أن: کچھ کرنے یا ہونے کی وجہ سے ریکارڈ پر ہونا۔ ساجَلَه: کا حریف یا رقیب ہونا، سے ہمسری یا برابری کا دعویٰ کرنا، سے مقابلہ کرنا، سے مباحثہ کرنا، بحث کرنا، جھگڑا کرنا۔ ساجَلَه الحديثَ: کو گفتگو پر آمادہ کرنا، سے مذاکرات کرنا، گفتگو کرنا، بات چیت کرنا۔

○ سِجِلّ جمع سِجِلّات: لپٹا ہوا کاغذ، طومار، رجسٹر، فہرست، اشاریہ۔ سجلات: تاریخی دستاویزات۔ السِجِلّ التجاري: تجارتی رجسٹر۔ السجل الذهبي: سنہری کتاب۔ سجل الزيارات: وزیٹروں کی کتاب۔ مہمانوں کی کتاب۔ سجل التشريفات: ملاقاتیوں کی فہرست (ڈپلومیٹک اصطلاح) سجل (یاسجلات) الأطيان، السجل العقاري: زمینوں کا رجسٹر۔ اراضی کا رجسٹر۔

○ تسجيل جمع تسجيلات: اندراج کرنا، اندراج، رجسٹریشن، ڈوکومنٹیشن، تصدیق، بکنگ، ریکارڈنگ، ٹیپ ریکارڈنگ، رجسٹری (ڈاک کی) تسجيل عقاري: زمینوں کے رجسٹر میں اندراج۔ آلة تسجيل الصوت: ٹیپ ریکارڈنگ۔ مُساجَلة: مقابلہ مسابقہ، مقابلہ میں حصہ لینا، بات چیت، گفتگو، بحث مباحثہ۔ مُسَجِّل جمع مسجلون: رجسٹرار، وثیقہ نویس، ناظر رجسٹری۔ Notary public۔ مُسَجِّل: جمع مُسَجِّلات: ٹیپ ریکارڈر شريط مُسَجَّل جمع شرائط مُسَجَّلَة: میگنیٹک ٹیپ۔ مُسَجِّل الكُلِّيَّة: کالج کے شعبہ کا سیکرٹری۔ مُسَجَّل: رجسٹرڈ، درج شدہ، ریکارڈ شدہ منضبط، ضبط تحریر میں لایا ہوا۔ رسالةٌ مُسَجَّلَة: رجسٹرڈ لیٹر (خط) مُراسلات مُسَجَّلَة: رجسٹرڈ (ڈاک) اطنان مُسَجَّلَة: رجسٹرڈ ٹن۔ حَفْلَةٌ مُسَجَّلَةٌ: ریکارڈ شدہ موسیقی کی سنگت۔ concert of recorded music۔

سجم: سَجَمَ ـُ سُجُومًا و سِجَامًا الدمعُ: آنسو بہنا۔ ساجم: بہنے والا آنسو۔ و۔ سَجْمًا و سُجُومًا و سَجَمَانًا تِ العينُ او السحابةُ الماءَ: آنکھ کا آنسو یا بادل کا پانی بہانا۔ سَجَّمَ تَسْجَامًا و تَسْجِيمًا الماءَ: پانی گرانا۔ اَسْجَمَ الماء: پانی گرانا، ڈالنا۔ ـــ ت السحابةُ: بادل کا دیر تک برسنا۔ انْسَجَمَ الماءُ: پانی کا گرنا، بہنا۔ ـ الكلامُ: کلام کا مرتب ہونا۔ تَساجَمَ تِ الدموعُ: آنسو کا گرنا، بہنا۔ السَجْم: پانی، آنسو۔ عينٌ سَجُوم جمع سُجُوم: آنسو بہانے والی آنکھ ناقَةٌ سَجُوم: بہت دودھ دینے والی اونٹنی ناقَةٌ مِسْجَامٌ جمع مَساجِيم: بہت دودھ دینے والی اونٹنی۔ مكانٌ مَسْجُومٌ: وہ جگہ جہاں بارش برسی ہو۔ الإنسجام: مصدر انْسَجَمَ و ـ عند البديعيين: کلام کا پیچیدگی سے خالی ہونا، آسان ترکیب والا ہونا، شیریں کلمات پر مشتمل ہونا، تکلف سے دور ہونا، دلوں پر اثر انداز ہونے والا ہونا اور پر تاثیر ہونا۔

۲۔ سَجَمَ ـُ سَجْمًا و سُجُومًا عن الامر: بات میں دیر کرنا، ٹالنا، سے کترانا۔

○ انسجم: کلام کا رواں ہونا، شستہ ہونا، شیریں ہونا، ہم آہنگ ہونا۔ انسجم مع: سے ہم آہنگ ہونا، کے مطابق یا موافق ہونا۔ اِنْسِجام: روانی، ہم آہنگی، دلکش شیریں، یا سریلا نغمہ، ترتیب، مُنْسَجِمٌ: ہم آہنگ، شیریں، مطابق موافق۔

سجن: سَجَنَ ـُ سَجْنًا ہ: کو قید کرنا، جیل میں محبوس کرنا۔ ـــ الهمَّ: غم کو چھپانا۔ السِجْن جمع سُجُون: جیل، قید خانہ۔ السَجّان: داروغہ جیل، جیلر۔ السَجين جمع سُجَناو سَجْنَى م سَجِين و سَجِينة جمع سَجْنَى و سجائن: قیدی۔ ضربٌ سَجِين: ایسی مار جو پٹنے والے کو زمین سے ملنے نہ دے۔ السَاجِنة جمع سَوَاجِن: ساجن کا مونث۔

۲۔ سَجَنَ الشيءَ: کسی چیز کو پھاڑنا۔

۳۔ السَاجِنه جمع سَوَاجِن: پہاڑ میں پانی بہنے کی جگہ۔ السِجِّين: دائم سخت۔ کہتے ہیں۔ جاء سِجِّينًا: وہ علانیہ آیا۔

۴۔ السَجَنْجَل جمع سَناجِل: آئینہ چاندی کا ٹکڑا یا اینٹیں۔

○ سَجْن: نظربندی، قید، حراست۔ سَجِين جمع سُجَناء و سَجْنَى: جیل کا ساتھی، سزا یافتہ، سزایاب۔ مَسْجُون جمع مَساجين: قیدی، ساتھی قیدی، سزا یافتہ، سزایاب۔

سجا: ا۔ سَجَا ـُ سَجْوًا و سُجُوًّا الليلُ: رات کا خاموش ہونا، سنسان ہونا، ہمیشہ رہنا۔ ـــ تِ الناقةُ: اونٹنی کا لمبی آواز نکالنا۔ سَجَّى تَسْجِيَةً الميتَ: مردہ پر چادر ڈالنا۔ اسی سے ہے۔ سَجِّ معايبَ اخيكَ: اپنے بھائی کے عیبوں پر پردہ ڈالو، چھپاؤ۔ أسْجَى الرجُلُ: آدمی کا کوئی چیز ڈھانپنا، چھپانا۔ ـــ البحرُ: سمندر کی موجوں کا ساکن ہونا۔ ـــ تِ الناقةُ: اونٹنی کا زیادہ دودھ والی ہونا۔ السَاجي (فا): ساکن، نرم۔ کہتے ہیں۔ عينٌ ساجِيَة: ساکن تھکی ماندہ جھکی ہوئی آنکھ۔ لَيْلَةٌ ساجية: سنسان رات۔ اِمْرَأَةٌ سَجْواء الطرف: غیر متحرک آنکھ والی عورت۔ ناقَةٌ سَجْوَاء: دودھ دینے کے وقت آرام سے کھڑی رہنے والی اونٹنی۔ رِيْحٌ سَجْوَاء: نرم ہوا۔ السَجِيَّة جمع سَجِيَّات و سَجَايا: طبیعت، خصلت، خُلق۔

○ سَجا يَسْجُو سَجْوًا و سُجُوءًا: (رات، سمندر) کا خاموش اور پرسکون ہونا۔ تَسَجَّى ہ: (کوئی لباس، کپڑا وغیرہ) اوڑھ لینا۔ سَجِيَّة جمع سجيات و سَجَايا: طبیعت، مزاج، خو، افتاد طبع، ذہنیت، فطرت، فطرت خصائل، کردار سیرت، اخلاق، اخلاقی قوت جمع سَجِيَّات و سَجَايا: خصوصیت، وصف،

امتیازی وصف، طرہ امتیاز۔ ــ عن سجیة : ازخود، خود بخود، آپ ہی آپ بیساختہ ساجن : خاموش پرسکون تاریک (رات) مُسَجّی : کفنائی ہوئی لاش وہ لاش جس کی تجہیز وتکفین ہو چکی ہو۔

٢- سَاجیٰ هُ : کو چھونا کہتے ہیں۔ اتانا بالطعام فما ساجیناه : وہ ہمارے پاس کھانا لایا مگر ہم نے اس کو نہیں چھوا۔

سح : ا- سَحَّ - سُحًّا : بہت موٹا ہونا۔ و- الماءُ : پانی کو لگاتار بہت بہانا۔ اسی سے ہے۔ اِستَنشَدتُهُ قصیدةً فَسَحَّهَا علیَّ سَحًّا : میں نے اسے شعر سنانے کے لئے کہا تو اس نے لگاتار بغیر رکے اشعار سنائے۔ ــ هُ : کو مارنا۔ کہتے ہیں۔ سَحَّه مائة سوط : اس نے اسے سو کوڑے مارے۔ ــ سَحًّا و سُحُوحًا : بہت بہنا۔ ــ سُحُوحًا و سُحُوحَةً بِ الشاةُ : بکری کا موٹاپے کی وجہ سے ایسا چربی دار ہونا گویا کہ چربی اس سے ٹپکی پڑتی ہے۔ ساحٌ و ساحَّةٌ جمع سِحَاح و سُحَاح : خوب موٹی اور خوب چربی دار (بکری)۔ تَسَحَّحَ : بہت بہنا۔ اِنسَحَّ اِبطُ البعیر عرقًا : اونٹ کی بغل سے پسینہ بہنا۔ السَحَاح : ہوا، غارةٌ سَحَّاء : دشمن پر اچانک مصیبت لانے والی لوٹ مار، حملہ۔ عینٌ سَحَّاحة : بہت آنسوؤں والی آنکھ۔ سَحابةٌ سَحُوح : بہت بارش لانے والا بادل۔ فرسٌ مِسَحٌّ : عمدہ تیز رفتار گھوڑا۔

٢- السَّحُّ و السُّحُّ : خشک متفرق کھجور، خرما۔

٣- تَسَحسَحَ الماءُ : پانی کا اوپر سے بہنا۔ السَحسَح والسُحسَاح من المطر : شدید بارش، گھر کا صحن۔

○ سَحَّ - سُحًّا و سُحُوحًا : بہنا، چلنا، پانی کی دھار گرنا۔ سَحَّتِ السماء : موسلادھار بارش ہونا۔ عینٌ سَحَّاحَةٌ : اشکبار آنکھ۔

سحب : ا- سَحَبَ - سَحْبًا هُ : کو زمین پر گھسیٹنا۔ کہتے ہیں۔ جاء یسحب ذیلَهُ : وہ مغرورانہ چال سے آیا۔ سَحَبَ السیفَ : تلوار سونتنا۔ اسی سے ہے۔ سحبُ اوراق المعاملات : دستاویز وغیرہ مرتب کرنا لکھنا۔ سحبُ الیانصیب : لاٹری نکالنا، قرعہ اندازی کرنا۔ اِنسَحَبَ : زمین پر گھسٹنا۔ السُحبة : آنکھ پر آ جانے والا پردہ جو نظر کو کمزور کرتا ہے۔ السَحاب جمع سُحُب : واحد سَحابة جمع سَحَائب : بادل کہتے ہیں۔ أقمتُ عنده سحابةَ یومنا : میں نے سارا دن اس کے پاس قیام کیا۔

٢- سَحَبَ - سَحْبًا الرجلُ : بہت کھانا پینا۔ تَسَحَّبَ من الاكلِ او الشربِ : بہت کھانا یا پینا۔

٣- تَسَحَّبَ فی حق فلان : کسی کا حق غصب کر کے اپنے میں ملا لینا۔

٤- تَسَحَّبَ علیه : پر ناز کرنا۔

٥- السُحبةُ و السُحابَة : تالاب میں باقیماندہ پانی۔

٦- السَحبَل : فراخ وادی، بڑی مشک، بڑا پیٹ۔

○ سَحَبَ - سَحبًا : زمین پر گھسٹتے ہوئے چلنا۔ سَحَبَ هُ : کو گھسیٹنا۔ ــ ہ و ھ : کو (کوئی اقدام، حکم وغیرہ) واپس لے لینا۔ ــ ھم عن : (فوجیوں) کو سے واپس کرنا یا سے نکال لینا۔ سحب منه ھ : سے کوئی چیز لے لینا، ہتھیا لینا، کو سے بیدخل کرنا کو سے محروم کرنا۔ (الماءَ) : پانی نکالنا۔ ــ (ھ) : روپیہ پیسہ حساب سے نکلوانا۔ دستاویز وغیرہ مرتب کرنا، لکھنا، لاٹری نکالنا۔ ــ ھ علی : (قانون وغیرہ) کو کسی پر لاگو کرنا، چسپاں کرنا، منطبق کرنا۔ سحب العمل به علی : کو پر منطبق کرنا۔ اِنسَحَبَ : گھسٹنا کوشش کرنا۔ اِنسَحَبَ من : سے پسپا ہونا، سے نکل آنا سے واپس آ جانا۔ انسحب علی : قانون کا کسی پر لاگو ہونا، چسپاں ہونا منطبق ہونا۔ سحب : (فوجوں کی) پسپائی یا واپسی (اقدامات کا) واپس لینا، (حقوق سے) پیچھے ہٹنا۔ (مال) نکلوانا۔ سَحابةَ : کے دوران سحابةَ النهار (الیوم) : سارا دن آج سارا دن۔ سرنا سحابةَ یومنا : ہم تمام دن چلتے رہے ہیں۔ سحابةَ اربعة قرون : چار صدیوں کے دوران۔ سَحّاب : زپ zipper slide انسحاب : واپسی، پسپائی، سے نکل آنا، انخلا (عسکری) استعفا، دست برداری، پھیلاؤ، وسعت، اضافہ۔ ساحِب : (چیک) کاٹنے والا المسحوب علیه : جس کے نام چیک کاٹا جائے۔

سحت : ا- سَحَتَ - سَحتًا و سَحَتَ : حرام مال کمانا۔ أَسحَتَ تجارتَهُ : تجارت میں کھوٹ اور حرام مل جانا۔ هُ : کو خراب کرنا۔ السُحت و السُحُت : جمع اَسحَات : حرام۔ حرام و ناجائز کمائی، نجس و ناپاک کمائی، جس سے عار لازم آئے مثلاً رشوت۔

٢- سَحَتَ - سَحتًا هُ : کو ہلاک کرنا اور بیخ و بن سے اکھیڑنا۔ ذبح کرنا و سَحَتَ الشَّحمَ عن اللحم : چربی کو گوشت سے چھیل کر علیحدہ کرنا۔ وجهَ الارضِ : کو مٹانا۔ سَحَّتَ هُ : کو ہلاک کرنا، بیخ و بن سے اکھیڑنا، ذبح کرنا۔ أَسحَتَ هُ : کو ہلاک کرنا، بیخ و بن سے اکھیڑنا۔ أُسحِتَ : کا مال تباہ ہونا۔ رجلٌ سُحُتٌ : بہت کھاؤ اور سیر نہ ہونے والا آدمی۔ مالٌ سُحْتٌ و سُحُتٌ : تلف شدہ مال، ہلاک شدہ مال۔

السَحت (مص) : بوسیدہ کپڑا۔ دکھ، عذاب کہتے ہیں۔ ماله او دمُهُ سحتٌ : اس کا مال یا خون تلف کرنے والے کے لئے حلال ہے۔ عامٌ اُسحُتٌ وارضٌ سَحتَاء : خشک سال اور روئیدگی سے خالی زمین۔ رجلٌ سَحِیتٌ : بہت کھاؤ اور سیر نہ ہونے والا آدمی۔ مالٌ سَحِیتٌ : تلف شدہ مال، ہلاک شدہ مال۔ السَحِیتة جمع سَحائِت : سب کچھ بہا لے جانے والا بادل۔ مالٌ مُسحَتٌ : تلف شدہ ہلاکت شدہ مال۔ مالٌ مَسحُوتٌ : تلف شدہ، ہلاکت شدہ مال۔ مَسحُوتُ الجوفِ او المعدةِ : نہ سیر ہونے والا، بدہضمی سے تکلیف اٹھانے والا (ضد) السُحتُوت و السُحتیّ : پرانا کپڑا۔

٣- السُحتُوت و السِحتِیت : کم چکنائی اور زیادہ پانی والا ستو۔ تھوڑی چیز۔

○ سُحت و سُحُت جمع اُسحات : ممنوع اور پابندی لگی ہوئی چیز، حرام کا مال، حرام کی جائیداد۔

سحج : سَحَجَ - سَحجًا و سَحَّجَ هُ : کو چھیلنا ــ الشیءَ بالشیءِ : ایک چیز کو دوسری چیز سے رگڑ کر چھیلنا۔ مَسحُوج و سَحِیج : چھیلی ہوئی (چیز) تَسَحَّجَ اِنسَحَجَ : چھلنا السَحّاج : بہت چھیلنے والا۔ زمنٌ سَحّاج : سخت زمانہ جو ہر شئے کو چھیل ڈالے۔ المِسحَج : بہت کاٹنے والا۔ المِسحَاج بمعنی مِسحَج : لکڑی کاٹنے کا چاقو وغیرہ۔ زمنٌ مِسحَاجٌ : سخت زمانہ۔

٢- سَحَجَ - سَحَجَانِ الدابّةُ : جانور کا بہت تیزی سے ذرا کم دوڑنا۔ السَحُوج : بہت قسمیں کھانے والی عورت۔ قسم کھانے کی عادت والی عورت۔ المِسحَجُ من الدواب : تیز چلنے والا جانور۔ المِسحاج بمعنی سَحُوج۔ من الدوابّ : بمعنی مِسحَج۔

○ سَحَجَ - سَحجًا (ھ) : کو چھیلنا، تراشنا، چھیل کر اتارنا، دور کرنا۔ ــ ھ : (کھال) چھیلنا، رگڑ ڈالنا، کھرچ دینا۔ ــ ھ : کو اتار دینا۔ سَحَّجَ ھ : کو چھیلنا، رگڑ ڈالنا، اتار دینا، تراشنا۔ مِسحَج جمع مَساحِج : رندہ مِسحَجَة جمع مَساحِج : رندہ کرنے والی مشین، رندہ کرنے والا۔ مَسحُوج : (کھال کی خراش کی طرح) تکلیف دہ، یا جہاں سے گوشت نکل آیا ہو۔

سحر : سَحَرَ - سِحرًا هُ : کو دھوکا دینا، پر جادو کرنا، کو فریفتہ کرنا، رجھانا، لبھانا، لٹو کرنا، کا دل چرانا۔ ــ هُ عن کذا : کو سے پھیرنا سے دور کرنا ہٹانا۔ ــ عن الامر : کسی معاملہ سے دور رہنا ــ الفضّةَ : چاندی پر

سونے کا گلٹ کرنا۔ ــــ سَحْرًا المطرُ الطینَ: بارش کا مٹی کو خراب کرنا۔ سَحَّرَہٗ: پر جادو کرنا۔ السِحر (مص) جمع أَسْحار و سُحُور: وہ چیز جس کا ماخذ لطیف و باریک ہو۔ جھوٹ کو سچ بنا کر دکھانا، حیلہ بازی، فساد، ہر وہ چیز جس کے حصول میں شیطانی تقرب سے مدد لی جائے کہتے ہیں۔ ان من البیان لسِحرًا: تقریر ایک جادو ہے۔ السِحرُ الکلامِی: کلام کی رنگین بیانی جو دلوں پر گہرا اثر ڈال کر خیالات میں انقلاب پیدا کردے اور جادو کا سا رنگ دکھائے۔ الساحِر (فا) جمع سَحَرۃ و سُحّار و سَحّار و ساحِرُون م الساحرۃ جمع ساحرات و سَوَاحر: جادوگر، عالم۔ السَّحَّار: بمعنی ساحر المُسَحَّرَ: خوف زدہ، جادو کیا ہوا۔ المَسْحُور (مفع): خراب شدہ کھانا، بارش کی زیادتی یا کسی اور سبب سے ناکارہ و خراب جگہ۔ ارضٌ مَسْحُورَۃ: بنجر زمین۔ عَنْزۃٌ مَسْحُورَۃ: کم دودھ والی بھیڑ۔

۲۔ سَحَرَ - سَحْرًا ہٗ: کے پھیپھڑے پر مارنا۔ مَسْحُور و سَحِیر: جس کے پھیپھڑے پر ضرب لگائی گئی ہو۔ سَحِرَ - سَحَرًا: ڈول وغیرہ کے کھینچنے سے پھیپھڑے کا کٹ جانا۔ سَحِرٌ، سَحِیرٌ: ایسا شخص جس کا پھیپھڑا ڈول وغیرہ کھینچنے سے کٹ گیا ہو۔ السَّحْر و السَّحَر و السُحر جمع سُحُورٌ و سُحُرٌ و اسحارٌ (ع ا): پھیپھڑا کہتے ہیں۔ انتفخ سَحْرُہٗ: وہ بزدل ہو گیا (گویا خوف نے اس کا پیٹ بھر دیا تو اس کا پھیپھڑا پھول گیا۔) مات فلانٌ بین سَحْرِی و نَحْرِی: وہ میرے سینے سے ٹیک لگائے ہوئے فوت ہو گیا۔ انقطع منہُ سَحْرِی: اس سے وابستہ میری امید ٹوٹ گئی۔ میں اس سے ناامید ہو گیا۔ السُحارۃ (ع ا): پھیپھڑا۔ من الشاۃ: بکری کے پھیپھڑے اور نرخرہ جسے قصائی جدا کر لیتا ہے۔ عوام اس کو المِعْلاق و القَصَبۃ کہتے ہیں۔ المُسَحَّر: جس کا پھیپھڑا نکال دیا گیا ہو۔

۳۔ سَحِرَ - سَحَرًا: صبح سویرے آنا۔ سَحَّرَہٗ: کو سحری کھلانا یا دینا۔ أَسْحَر: صبح کے وقت جانا، صبح ہونا۔ تَسَحَّرَ: سحری کھانا۔ اِسْتَحَرَ: صبح ہونا یا صبح کو روانہ ہونا۔ ــ الدیكُ: مرغ کا صبح کو بانگ دینا۔ السَحَر جمع أَسْحار: صبح سے کچھ پہلے رات کا آخری حصہ۔ ہر چیز کا کنارہ۔ الاعلی: صبح کاذب۔ ــ الآخر: صبح صادق۔ السَحَرِیُّ و السَحَرِیَّۃ: صبح سے کچھ پہلے کا وقت۔ السُحرۃ: صبح کاذب۔ السَحُور: سحری کا کھانا و پینا۔

۴۔ سَحَّرَہٗ: کو کھانا دینا اور بار بار پلانا۔ السَحِیر: موٹے پیٹ والا، پیٹ کی بیماری والا۔

۵۔ السَوْحَر (ن): بید کا درخت۔

○ سَحر و سُحر جمع سُحُور و اسْحار: پھیپھڑے۔ جسم میں وہ جگہ جہاں پھیپھڑے ہوتے ہیں۔ سِحر: لبھانا، رجھانا، فریفتہ کرنا، دھوکا دینا، دھوکے سے کام لینا، مسحوری، سحر زدگی، جادو سحر، دل کشی، دلربائی۔ جمع اسحار و سُحُور: جادو، جادوگری، سحر، افسون، فسوں طرازی، کالا علم، شعبدہ بازی (عورت کا) حسن و جمال، دل آویزی، دلبری و دلربائی۔ سِحْری: جادو کا۔ فانوسٌ سِحری: جادو کی لالٹین Magic lantern سلائڈ (فلم) پروجیکٹر Slide projector۔ سَحّارہ جمع سَحّارات: زمین دوز بدرو۔ جمع سحاحیر: کیس، کریٹ، پیٹی، صندوق۔

سحط: سَحَطَ - سَحْطًا و مَسْطَحًا ہٗ: کو جلدی سے ذبح کرنا۔ ــ ہٗ الطعامُ: کو کھانے سے پھندا لگنا۔ شاۃٌ سَحِیطٌ و سحوطۃ: ذبح شدہ بکری۔ المَسْحَط: حلق۔

۲۔ سَحَطَ - سَحْطًا و مسحطاً الشرابَ: شراب میں پانی ملانا۔

۳۔ سَحَطَ - سَحْطًا و مسحطًا السَخْلَ: بکری کے بچے کو اسکی ماں کے ساتھ کھلا چھوڑنا۔

۴۔ اِنْسَحَطَ من یدہ: ہاتھ سے پھسل کر گرنا۔ ــ عن النخلۃ ونحوھا: کھجور وغیرہ کے درخت سے لٹکنا اور اسے اپنے ہاتھ سے پکڑے بغیر اترنا۔

سحف: ا۔ سَحَفَ - سَحْفًا الشعرَ عن الجلد: بال کو کھال سے چھیلنا۔ و۔ الرأسَ: سر مونڈنا۔ ــ تِ الریحُ السحابَ: ہوا کا بادل کو اڑا لے جانا۔ اَسْحَفَ السَحْفَۃَ: پیٹھ کی چربی فروخت کرنا۔ ــ تِ الریحُ السَحابَ: ہوا کا بادل کو اڑا لے جانا۔ السُحاف (طب): سل کی بیماری۔ السَحْفَۃ جمع سِحاف: پیٹھ کی چربی۔ السَحُوف: ہر چیز کو بہا لے جانے والی تیز بارش۔ ناقۃٌ سَحُوف: بے چربی والی اونٹنی، زیادہ چربی والی اونٹنی۔ السَحِیفَۃ جمع سَحائف: ہر چیز کو بہا لے جانے والی تیز بارش۔ چھیلی ہوئی چربی۔ مَسْحَفُ الحیّۃِ: زمین پر سانپ رینگنے کے نشانات۔ المِسْحَفَۃُ: گوشت اور چمڑا چھیلنے کے اوزار۔ ارض مسحفۃ: باریک گھاس والی زمین۔ رجل مَسْحُوف: سل کی بیماری والا۔

۲۔ ناقۃ سَحُوفٌ: بے چربی والی اونٹنی جس کے تھن لمبے ہوں اور تھنوں کے سوراخ تنگ۔ السَحِیف: آٹا پسنے کی چکی کی آواز جب وہ چکی آٹا پیس رہی ہو۔ دودھ دوہنے کی آواز۔

سحق: ا۔ سَحَقَ - سَحْقًا ہٗ: کو خوب کوٹنا، باریک کرنا۔ ــ الشیءَ الشدیدَ: سخت چیز کو نرم کرنا۔ ــ ت الریحُ الارضَ: ہوا کا تندی کی وجہ سے زمین کو چھیل ڈالنا۔ ــ الرأسَ: سر کو مونڈنا۔ ــ الثوبَ: کپڑے کو پرانا کرنا، پھٹا پرانا کرنا۔ ــ تِ العینُ دمعھا: آنکھ کا آنسو بہانا۔ سَحُقَ - سُحُوقَۃً الثوبُ: کپڑے کا پرانا ہونا، پھٹا پرانا ہونا، بوسیدہ ہونا۔ سَحَّقَ: سَحَقَ کا مبالغہ کا صیغہ۔ اَسْحَقَ الثوبُ: کپڑے کا پھٹا پرانا ہونا، بوسیدہ ہونا۔ کپڑے کا نیا ہونے پر بھی روان جھڑ جانا۔ ــ خُفُّ البعیرِ: اونٹ کی ٹاپ کا گھس جانا۔ و۔ الضرعُ: تھن کا دودھ سے خالی ہو کر اور سکڑ کر پیٹ سے لگ جانا۔ اِنْسَحَقَ: باریک ہونا۔ ــ الثوبُ: کپڑے کا نیا ہوتے ہوئے روان جھڑنا۔ ــ تِ الدلوُ: ڈول میں کچھ نہ رہنا۔ ــ القلبُ: دل کا شکستہ و ذلیل ہونا۔ السَحْقُ (مص) ج سُحُوق: بوسیدہ، پھٹا پرانا کپڑا کہتے ہیں۔ ثوبٌ سَحْقٌ و سَحْقُ ثوب: صفت اور اضافت کے ساتھ بمعنی پھٹا پرانا کپڑا کہتے ہیں۔ سحقُ درھم: جعلی، کھوٹا درہم۔ مِسْكٌ سحیقٌ: باریک پسی ہوئی مشک۔ السَحِیقَۃ جمع سَحائِق: تیز بارش جو ہر چیز کو بہا لے جائے جس پر اس کا گزر ہو۔ السَحّاقَۃ: بہت پینے والا۔ المِسْحَق: جس چیز سے پیسا جائے۔ دَمعٌ مُنْسَحِق جمع مساحیق: (نادر) بہتا آنسو کہتے ہیں۔ جرت من عینہ مَساحیقُ الدموعِ: اسکی آنکھوں سے بہتے ہوئے آنسو جاری ہوئے۔

۲۔ سَحَقَ - سَحْقًا ہٗ: کو ہلاک کرنا۔ ــ القملۃَ: جوں کو مار ڈالنا۔ أَسْحَقَ ہٗ: کو ہلاک کرنا۔ تساحَقا: ایک دوسرے کو مار ڈالنا، ہلاک کر دینا۔

۳۔ سَحَقَ - سَحْقًا ہُ اللّٰہُ: اللہ تعالیٰ اسے ہلاک کرے۔ سَحِق - سُحْقًا: دور ہونا۔ سَحُقَ - سُحْقًا: دور ہونا۔ و۔ سُحُوقَۃً تِ النخلۃُ: خرما کے درخت کا لمبا ہونا۔ سَحوق جمع سُحُق: (خرما کا) لمبا درخت۔ أَسْحَقَ ہٗ: کو دور کرنا۔ ــ الرجلُ: دور ہونا۔ اِنْسَحَقَ الشیءُ: چیز کا دور ہونا، وسیع ہونا۔ السُحْقُ و السُحُق: دوری کہتے ہیں۔ سُحْقًا لَہٗ: اللہ اسے اپنی رحمت سے دور فرمائے۔ (سحق مصدر ہونے کی وجہ سے منصوب ہے معنی ہے۔) سَحَقَہٗ سحقاً: السَحِیق: دور، بعید۔ السَحِیقَۃ جمع سَحائِق: سحیق کا مونث۔ الأَسْحَق: بعید،

دور۔ السوحَقُ: لمبا، لمبا آدمی۔

○ سَحَقَ ہ / ہُ: کو پیسنا، کچل ڈالنا۔ ہ: کو خراشنا، رگڑنا، کا سفوف بنانا، کا پاؤڈر بنانا (فوج وغیرہ) کو نیست و نابود کرنا، برباد کرنا، تباہ کرنا، فنا کرنا، کا نام و نشان مٹا ڈالنا، کو حرف غلط کی طرح مٹا دینا۔ سَحَّقَ: نیست و نابود کرنا وغیرہ، کچل ڈالنا، تباہ کرنا۔ تَسَحَّقَ وانسحق: پسنا، کچلا جانا، خراش آنا۔ سُحقًا له: جائے جہنم میں، جائے بھاڑ میں، مرے کمبخت! سحیق: دور، بعید، گہرا، اتھاہ، بے پایاں۔ سِحاق و مُساحقة: نسوانی ہم جنس پرستی۔ Lesbianism انسحاق القلب: ندامت، پشیمانی، توبہ۔ مَسحُوق جمع مساحیق: پاؤڈر مَسحُوق الفحم: کوئلے کا چورا Coal Dust مُنسَحِقُ القلب: نادم، پشیمان، متاسف، تائب۔

سحل: سَحَلَ - سَحلاً الشيءَ: کو چھیلنا، پیسنا، کوٹنا، کاٹنا، تراشنا۔ ۃ مائةَ سوطٍ: کو سو کوڑے مارنا۔ سَحَلاً و سُحولاً تِ العینُ: آنکھ کا رونا۔ ساحَلَ القومُ باولادهم: اولاد کو ساحل پر لانا۔ انسحل: چھلنا، پسنا، باریک ہونا، کٹنا، تراشا جانا۔ تِ الدراهمُ: درہموں کا چمکدار ہونا۔ السَّاحِل جمع سَواحِل: ساحل، سمندر کا کنارہ۔ السُّحَالَةُ: سونے یا چاندی کا برادہ، گیہوں اور جو وغیرہ کی بھوسی۔ گھٹیا لوگ، اراذل۔ المِسحَل جمع مَساحِل: سنگ تراشی کا اوزار، چھلنی جلاد، بہت بارش۔ المَسحُول (مفع): ہموار کشادہ جگہ۔ الأَساحِل: پانی بہنے کی جگہیں، نالیاں۔

۲۔ سَحَلَ - سَحلاً الرجلَ: کو گالی دینا، ملامت کرنا۔ ساحَلَ ۃُ: ایک دوسرے کو گالی دینا، ملامت کرنا۔ أَسحَلَ ۃُ: کو گالی خوردہ پانا۔ اِنسَحَلَ بالکلام: بات چیت جاری کرنا۔ المِسحَل جمع مَساحِل: زبان، فصیح مقرر۔

۳۔ سَحَلَ - سَحلاً الثوبَ: کپڑے کو کچے دھاگے سے بننا۔ الحبلَ: ایک لڑی کی رسی بٹنا۔ السَّحل (مص): جمع أَسحال و سُحول و سُحُل و السحیل: کچے سوت سے بنا ہوا کپڑا۔ ایک لڑی کی بٹی ہوئی رسی۔ المِسحَل جمع مَساحِل: ایک لڑی کی بٹی ہوئی رسی۔

۴۔ سَحَلَ - سَحلاً الغریمَ مائةَ درهم: قرض خواہ کو سو درہم نقد ادا کرنا۔

۵۔ سَحَلَ - سَحِیلاً و سُحالاً البغلُ: خچر کا ہنہنانا۔

۶۔ السِحال: لگام۔ السُّحلَة (ح): اپنی ماں سے جدا ہونے والا چھوٹا خرگوش۔ الاسحل (ن): وہ درخت جس سے مسواکیں بنائی جائیں۔ المِسحَل جمع مَساحِل: لگام، بہادر، چست ساقی، پختہ ارادہ، گمراہی۔ (کہتے ہیں رکب فلان مِسحَلَهُ: فلاں شخص نے گمراہی کا راستہ اختیار کیا)۔ خسیس آدمی، شیطان، داڑھی کا کنارہ، توشہ دان کا مونہ۔ بہت پانی والا پرنالہ۔ شابٌّ مُسحَلانٌ و مُسحُلانی م مُسحُلانَة و مُسحُلانیة: سیدھے یا لمبے بالوں والا نوجوان۔ المَسحُول: چھوٹا حقیر۔

۷۔ السَّحلَب: ثعلب مصری، ثعلب مصری سے تیار کردہ کھانا۔

○ سُحالة: برادہ سِحلِیَة جمع سَحالٍ: چھپکلی، چلپاسہ۔ مِسحَل جمع مَساحِل: رندہ، ریتی، ہموار کرنے والا اوزار۔

سحم: سَحِمَ -َ و سَحُمَ - سُحمًا: کالا ہونا، سیاہ ہونا۔ اسحم م سَحماء: جمع سُحم: کالا، سیاہ۔ سَحَمَ وجهَهُ: کے چہرے کو کالا کرنا۔ اَسحَمَ تِ السماءُ: آسمان کا پانی برسانا۔ برسنا۔ السحَمَ: لوہا السَّحمة: لوہے کا ٹکڑا۔ السُّحم: لوہار کے ہتھوڑے۔ السُّحام و السَّحام و السُّحمة: سیاہی کالک۔ الأُسحم: سرپستان، سیاہ بادل، سینگ، شراب کی مشک، وہ خون جس میں قسم کھانے والے ہاتھ ڈبوتے ہیں۔

سحن: ۱۔ سَحَنَ - سَحنًا الحجرَ: پتھر توڑنا۔ الخشبةَ: لکڑی کو رگڑ کر نرم و ملائم کرنا۔ الشيءَ: کو پیسنا، باریک کرنا۔ المِسحَنة جمع مَساحِن: پتھر توڑنے کا اوزار۔

۲۔ ساحَنَ ۃُ: سے ملاقات کرنا، ملنا، سے اچھی طرح پیش آنا، کے رنگ و روپ اور چہرہ مہرہ کو دیکھنا۔ ۃُ الشیءَ: کسی چیز میں شرکت کرنا۔ تَسَحَّنَ ۃُ: کے رنگ و روپ اور چہرہ مہرہ کو دیکھنا۔ السُّحنة و السَّحنة والسَّحناء والسِّحناء: رنگ و روپ، کھال کی نرمی اور آب و تاب۔

○ سَحَنَ - سَحنًا ہ: کو پیسنا، کچلنا، رگڑ کر نرم کرنا۔ سَحنَة و سَحَنة جمع سَحنات و سُحَن: ظاہری شکل، وضع قطع، صورت شکل، چہرے کا اظہار، سج دھج، چال ڈھال۔ مِسحَنة: جمع مساحن: دستہ (جیسے ہاون دستہ)

سحا -ُ سَحیًا ۃُ: کو چھیلنا۔ الطینَ: مٹی کو کھرچنا۔ ساحٍ جمع سُحاة وساحون م ساحیة: کھرچنے والا۔ الشعرَ: بال مونڈنا۔ اِستَحَی اِستحاءً الشیءَ: کو چھیلنا۔ الشعرَ: بال مونڈنا۔ الساحِیَة: سیلاب، شدید بارش۔ السَّحّاء: بیلچے بنانے والا۔ السِحایة: چھیلن۔ بادل کا ٹکڑا، بیلچہ بنانے کا پیشہ۔ الأُسحُوان: بہت کھانے والا پیٹو۔ المِسحاة جمع مَساحٍ: بیلچہ، کدال۔

۲۔ سَحا -ُ سَحوًا و سَحیً تَسحِیَةً وأَسحَی اِسحاءً الکتابَ: کتاب کی باریک چمڑے سے جلد باندھنا۔ السِّحاء جمع أَسحِیَة: واحد سِحاءَةٌ من الکتاب: کتاب کی جلد کے لئے باریک چمڑا۔ السِحاءَة جمع سَحایا والسِحایة (ع ا): دماغ کی جھلی۔

۳۔ اِستَحیَ منه: سے شرمانا، حیاء کرنا (مادہ حی میں مذکور ہے)

۴۔ السَّحاة جمع سَحیً: صحن، کھلی جگہ، جانب الأُسحُوان: خوبصورت دراز قد۔

سخّ: ۱۔ سَخَّ -ُ سَخًّا تِ الجرادةُ: ٹڈی کا زمین میں دُم چبھونا۔ ـ في السیر اَو الحفر: دور تک چلنا یا کھودنا۔ السَّخاخ: نرم، عمدہ زمین۔

۲۔ السخاسخ: نرم، عمدہ زمین۔

سخب: السَّخَب: شور السِخاب: جمع سُخُب: لونگوں کا ہار۔ کہتے ہیں وجدتُكَ وارث السخاب: میں نے تجھے بچہ کی طرح ناسمجھ پایا۔

سخت: ۱۔ اسخاتَّ اِسخیتاتًا الجرحُ: زخم کے ورم کا ہلکا ہونا۔ السُّخت: گوبر۔ السَّخت والسَّخیت: سخت المَسخُوت: چکنا، چمکیلا۔

۲۔ السِّختیان والسَّختیان: بکری کی رنگی ہوئی کھال۔

سخر: ۱۔ سَخِرَ -َ سِخرًا و سُخریًّا و سَخَرَةً: سے بیگار لینا کو مغلوب کرنا، کو ذلیل کرنا۔ سَخِرَ - سَخرًا و سَخَرًا و سُخرًا و سُخُرًا و سُخرةً و مَسخَرًا به و منه: سے ٹھٹھا کرنا۔ "انا اقول هذا ولا أَسخر": میں مذاق نہیں کررہا بلکہ سنجیدگی سے سچ بات کہہ رہا ہوں۔ تَسَخَّرَ و اِستَسخَرَهُ: سے بیگار لینا۔ ـ به و منه: سے ٹھٹھا کرنا۔ السُّخرة: جس سے ٹھٹھا کیا جائے۔ بیگاری، بیگار۔ رضا کارانہ کام۔ (عام بول چال میں) السُّخَرَة: جو لوگوں سے ٹھٹھا کرے۔ السُّخریّ والسُّخریّة: سخر کا اسم بیگار، ٹھٹھا۔ مخول السِخریّ: ٹھٹھا، بیگار۔ المَسخَرَة: وہ جس سے ٹھٹھا کیا جائے (عام بول چال میں)۔

۲۔ سَخَرَ - سَخرًا تِ السفینةُ: کشتی کا اچھی رفتار سے چلنا۔ ساخِرَة جمع سَواخِر: اچھی رفتار سے چلنے والی (کشتی)۔

○ سَخِرَ - سَخَراً و سَخْراً و سُخُراً سُخْراً و سُخْرَةً و مَسْخَراً ب یامن: کی ہنسی اڑانا، پر ہنسنا، کا مذاق اڑانا، پر فقرے کسنا، پر پھبتی کسنا، کا منہ چڑانا، کی تضحیک کرنا، سے مذاق کرنا، کو چھیڑنا۔ سَخَّرَہ / ہ ل: کو کا زیرنگیں کرنا، محکوم بنانا، تابع فرمان کرنا کا یا کے مقصد کے لئے)۔ ہ ل: کے لئے کارآمد بنانا۔ کے لئے کام کے قابل بنانا۔ ـــ ہ ل: کے لئے کام پر لگانا، استعمال میں لانا، کا مصرف ڈھونڈنا، کے لئے مفید بنانا، کے لئے استعمال کرنا۔ ـــ ہ / ہ ل: کے لئے سے پوری طرح استفادہ کرنا، پورا استعمال کرنا۔ تَسَخَّرَہُ: کو غلام بنانا، زیر کرنا، مغلوب کرنا، زیرنگین کرنا۔ سُخْرة: اُضحوکہ، تمسخر کا نشانہ، بیگار، خواہ مخواہ کی مصیبت یا بلا، قانونی مزدوری، جبری مزدوری یا محنت۔ رجالُ السُخرہ: زرعی غلام زمین کے ساتھ بک جانے والے غلام، کاشتکار۔ أعمالُ السُخرۃ: جبری محنت غلاموں سے لی جانے والی مزدوری۔ سِخْرِی: اُضحوکہ، تمسخر کا نشانہ، جبری مزدوری یا محنت، قانونی مزدوری، بیگار۔ مَسْخَرَة جمع مَسْخَرات و مَسَاخِر: مہمل، بیہودہ، احمقانہ، مضحکہ خیز، بہروپی ناچ، اضحوکہ، تمسخر کا نشانہ۔ مُسَخِّر: بے انصاف، ظالم۔

سخط: سَخِطَ - سَخَطًا الرجلَ وعلیه: پر غضبناک ہونا۔ ـــ الشئَ: کو ناپسند کرنا۔ اسْخَطَہُ: کو غضبناک کرنا۔ تَسَخَّطَہُ: سے ناراض ہو کر غیظ وغضب میں آنا اور اسے ناپسند کرنا۔ ـــ ہُ العطاءَ: بخشش کو کم سمجھنا۔ السُخْط و السُخُط و السَخَط: ناراضگی، غصہ۔ المَسْخَط و المَسْخَطة جمع مَسَاخِط: غصہ میں لانے والی چیز، باعث غضب۔ المَسْخُوط (مفع): مکروہ، ناپسندیدہ کہتے ہیں۔ امرٌ مَسْخُوط: ناپسندیدہ بات۔

○ سِخِطَ - سَخَطاً ہُ / ہ / علی: پر برہم ہونا، جھنجھلانا، غصہ ہونا۔ ـــ ہ / علی: سے ناخوش ہونا، ناراض ہونا۔ ـــ ہ / علی: پر برا منانا۔ أسْخَطَ ہ: کو ناخوش کرنا، تلخ بنانا میں تلخی پیدا کرنا، کو غصہ دلانا، اشتعال دلانا، بھڑکانا، غضبناک کرنا۔ تَسَخَّطَ: بمعنی سخط۔ سُخْط و سُخُط و سُخط: ناخوشی، بے اطمینانی، برہمی، خفگی، غصہ، آزردگی، جھلاہٹ، سخت غصہ، اشتعال، غضب، طیش، قہر، تلخی، بغض، کینہ۔ مَسْخُوط: قابل نفرت، ناپسندیدہ، نفرت کیا گیا، کریہ، نفرت انگیز۔

سخف: سَخُفَ - سُخْفًا و سَخَافَۃً: کمزور عقل والا ہونا۔ سَخَّفَ ہُ: کو کم عقل ٹھہرانا۔ سَاخَفَ ہُ: کی حماقت میں مدد کرنا۔ السُخُف والسَخُف: عقل کی کمزوری۔ السُخْفَة و السَخْفَة: کم عقلی کہتے ہیں۔ ھذا من سُخْفَة عقلك: یہ تمہاری کم عقلی کی وجہ سے ہوا۔ السَخِیف: کم عقل، کمزور عقل والا۔ رجلٌ سخیف: کم عقل آدمی۔ سخیفُ العقل ناقص العقل۔ رائٌ سَخِیف: کمزور رائے۔

۲- سَخُفَ - سُخْفًا و سَخَافَۃً الغزلُ: دھاگے کا باریک ہونا۔ ـــ السقاءُ: مشک کا کمزور ہونا، پھٹنا۔ السُخُف: تنگ گزارہ کی زندگی۔ السُخْفَة والسَخْفَة: لاغری، کمزوری۔ ثوبٌ سَخِیفٌ: گھٹیا، کتائی والا کپڑا۔ سحابٌ سخیف: باریک بادل۔ السخافَة (مص): ہر چیز کی کمزوری۔ ارضٌ مُسْخِفَة: کم گھاس والی زمین۔

○ سَخُف - سُخْفاً و سَخَافَۃً: کمزور ہونا (عقل کا)، بیوقوف ہونا، احمق ہونا، کندذہن ہونا، غبی ہونا۔ سُخْف و سُخُفٌ: کمزوری عقل، کم عقلی، سادہ لوحی، سخیف: بیہودہ، بیوقوف، احمق، سادہ لوح۔ سَخَافَة جمع سخافات: بیوقوفی، حماقت، احمقانہ حرکت، بچگانہ شوخی۔

سخل: سَخَلَ - سَخْلاً ہُ: کو نکال دینا۔ أَسْخَلَ الأمرَ: کو موخر کرنا، پیچھے ڈالنا۔ السَخْلُ من القوم جمع سُخَّل و سُخَّال رذیل السَخَالَة: بیکار سمجھ کر پھینکی ہوئی چیز، بچا کھچا، بقیہ۔ المَسْخُول: فرد مایہ، گمنام اسی سے ہے۔ کواکب مسخولہ: نامعلوم ستارے۔

۲- سَخِلَ - سَخَلاً الشئَ: چیز کو دھوکے سے لینا۔

۳- سَخَّلَ ہُ: پر عیب لگانا، کو کمزور کرنا۔ السَخْل جمع سُخَّل و سُخَّال: کمزور۔ السَخْلَة جمع سَخْل و سِخَال و سُخْلَان و سِخَلة: بکری کا بچہ۔

سخم: ا- سَخِمَ اللحمُ: گوشت کا بدبودار ہونا۔ ـــ اللّٰہُ وَجْھَہ: اللہ تعالیٰ کا کسی کو سیاہ رو کرنا۔ ـــ السُخْم: سیاہی۔ السُخْمَة: سیاہی۔ السُخَام: کوئلہ، ہانڈی کی سیاہی، پرندہ کے بازوؤں کے نیچے کے نرم و ملائم پر (ز)۔ بعض پودوں کے پتوں کو لگنے والی بیماری جس سے وہ کالے پڑ جاتے ہیں، جیسے ہانڈی کالی ہو جاتی ہے۔ ـــ والسُخامی والسُخامِیَّة: خوشگوار شراب۔ لیلٌ سُخَام: تاریک، اندھیری رات۔ السُخامِی: سیاہ الاَسْخَم م سَخْماء جمع سُخْم: سیاہ۔

۲- سَخَّمَ ہُ بصدرہ: کو غضبناک کرنا۔ تَسَخَّم علیه: سے کینہ رکھنا، پر غضبناک ہونا۔ السُخْمَة: نفرت، غصہ۔ السَخِیمَة جمع سَخَائِم: کینہ کہتے ہیں۔ سللتُ سَخِیمتہٗ بالطف والترضی: میں نے لطیف انداز سے کینہ اس کے دل سے نکال دیا۔ المُسَخَّم (مفع): کینہ ور۔

۳- سَخَّمَ الماءَ: پانی گرم کرنا۔

○ سَخَّم ہ: کو کالا کرنا، دھوئیں سے کالا کرنا۔ سخّم بصدرہ: کو برہم کرنا، برافروختہ کرنا، غصہ دلانا۔ تسخّم علیه: سے نفرت کرنا، کے خلاف کینہ رکھنا، سے ناخوش ہونا۔ سُخَام: کالک، کلونس۔

سخن: ا- سَخَنَ - سُخُونَةً و سَخَانَةً و سَخْنًا و سُخْنًا و سُخْنَةً: گرم ہونا، عام لوگ سَخَنَ سے مراد بیمار ہونا لیتے ہیں۔ و- سَخَنَاہُ بالضرب: کو تکلیف دہ مار مارنا چنانچہ ما أسْخَنَ ضربَہٗ کا معنی ہے اس کی مار کتنی تکلیف دہ ہے۔ سَخِنَ - سُخُونَة و سَخَانَةً و سَخْنًا و سُخْنًا و سُخْنَةً: گرم ہونا۔ و- سَخْنًا و سُخُونًا و سُخْنَةً ث عینُه: آنکھ کا تکلیف سے جلنا۔ سَخُنَ - سُخُونَةً و سَخَانَةً و سَخْنًا و سُخْنًا و سُخْنَةً: گرم ہونا۔ سَخَّنَ الشئَ: کو گرم کرنا۔ أسْخَنَ الشئَ: کو گرم کرنا۔ کہتے ہیں: أسخن عینَه و بعینه: اس نے اس پر ایسی مصیبت ڈال دی جس نے اسے رلا دیا۔ السَاخِن (فا): جمع سُخَّان م سَاخِنَة: گرم۔ لیلة ساخِنَةٌ: گرم رات، مریض (عام بول چال میں) السُخْن والسَخْن والسُخْنان والسُخُنَان والسَخَنان: گرم السُخْن و السَخْنَة والسُخْنَة والسِخْنَة والسَخَنَة: بخار، گرمی، کہتے ہیں۔ علیك بالامر عند سُخْنته: معاملہ کو شروع میں ہی قابو کر لو۔ السُخَاخِین: گرم ماءٌ سُخَاخِین: گرم پانی۔ السخونة: گرمی، بخار السَخِین: جو نہ گرم ہو نہ ٹھنڈا۔ السَخِینَة (ط): آٹے سے تیار کیا ہوا کھانا، گرم کھانا ماءٌ سِخِّین: گرم پانی۔ ضربٌ سِخِّین: تکلیف دہ مار۔ التَسَاخِین: ہانڈیاں۔ المِسْخَنَة جمع مَسَاخِن: ہانڈی، دیگچی۔

۲- السِخِّین جمع سَخَاخِین: کدال، بیلچہ، پھاوڑا، قصائی کی چھری، ہل کا دستہ۔ التَسَاخِین: موزے، جوتے، سلیپر، علماء کا سر پر ڈالنے کا کپڑا (اس کا واحد نہیں کہتے ہیں اس کا واحد تَسْخَن یا تَسْخَان ہے۔

○ سَخُنَ - سَخُنَ - وسَخِنَ - سُخُونَةً و سَخَانَةً و سُخْنَةً: گرم ہونا، حرارت ہونا، بدن گرم ہونا۔ سَخَّنَ و أسْخَنَ ہ: کو گرم کرنا، تپانا۔ سُخْن: گرم سَخَانَة: گرمی، حرارت، تپش۔ سُخُونَة: گرمی،

حرارت، تپش۔ سَخَّانُ میاہ: بوکر، گرم پانی کی ٹینکی Boiler, hot water tank سَخَّانَة: گرم پانی کی بوتل سَخَّانَةُ الحمَّام: گرم حمام Bath heater آب تاب Geyser سَخَّانات: گرم پانی کے چشمے۔ سَاخِن: گرم۔

سخا: ا۔ سَخَا ۔ُ و سَخِيَ ۔َ و سَخُوَ ۔ُ سَخًا و سَخَاءً و سَخَاوَةً و سُخُوًّا و سُخُوَّةً: سخی ہونا، فیاض ہونا، کہتے ہیں۔ سَخِيَتْ نفسي و بنفسي عن الشيءِ: میں نے اس چیز کو چھوڑ دیا مگر میرے دل نے اس بارے میں مجھ سے کوئی جھگڑا نہیں کیا۔ تَسَخَّى و تَسَاخَى: بناوٹی سخی بننا۔ السَّخَاوَة: فیاضی، سخاوت، بخشش۔ السَّخِيّ جمع أَسْخِيَاء و سُخَوَاء م سَخِيَّة جمع سَخَايَا و سَخِيَّات: فیاض، سخی۔ الارض السخواء جمع سَخَاوِي و سخاوٍ: نرم اور وسیع زمین۔ ارضٌ سَخَاوِيَّةٌ جمع سَخَاوِيّ: کشادہ نرم زمین۔

۲۔ سَخَا ۔ُ سَخْوًا و سَخا ۔َ سَخْوًا و سَخْيًا النارَ: راکھ نکال کر آگ جلانا۔ ـــ القِدرَ: ہانڈی کے نیچے آگ جلانا۔ مَسْخَى النارِ: ہانڈی کے نیچے کشادہ کی ہوئی جگہ تاکہ آگ بسہولت جل سکے۔

۳۔ سَخَا ۔ُ سَخْوًا و سخا ۔َ سَخْوًا و سَخْيًا الرجلُ: سکون اختیار کرنا۔

۴۔ السَّخَاءَةُ جمع سَخَاء(ن): ایک قسم کی سبزی۔

○ سَخَا ۔ُ سَخِيَ ۔َ سَخَاءً ۔ سَخُوَ ۔ُ سَخَاوَةً: سخی، فیاض، فراخ دل، روادار، بے تعصب، غیر قدامت پسند، آزاد خیال، حریت پسند ہونا، کریم النفس، بافیض ہونا۔ (علی) کی جانب (ب) کے ساتھ۔ (علی) کو عطا کرنا۔ انعام دینا (ب) کچھ۔ مرحمت کرنا، دینا (ب) کچھ، علی (کو)۔ سَخَـاء: فیاضی، سخاوت، رواداری، بے تعصبی، کریم النفس۔ سَخِي جمع اَسْخِياء: فیاض، سخی، فراخ دل، کریم النفس، فراخ دلی سے (ب) کچھ دینے والا، دل کھول کر (ب) کچھ صرف کرنے والا، (ب) کا بے اندازہ خرچ کرنے والا یا عطا کرنے والا۔ سخبة اموال: کافی، بہت فنڈ یا مالی وسائل۔ سخي النفس عن الشيء: کوئی شے چھوڑنے یا ترک کرنے پر بے حد مسرور یا خوش وخرم۔

سدّ: ا۔ سَدَّ ۔ُ سَدًّا الاناءَ: برتن کو بند کرنا۔ ـــ الثلمة: سوراخ یا رخنہ بھرنا اور درست کرنا۔ ـــ البابَ: دروازہ بند کرنا۔ اِنْسَدَّ اِنسِدَادًا و اسْتَدَّ اِستِدادًا: بند ہونا۔ السُّدّ جمع أَسْدَاد: دو چیزوں کے درمیان روک یا آڑ، پہاڑ کہتے ہیں۔ ضربت عليه الارض بالاسداد: اس پر تمام راستے بند ہو گئے اور تمام طریقے دھندلا گئے۔ ـــ جمع سُدُود: افق پر چھا جانے والا سیاہ بادل۔ جرادٌ سُدٌّ: افق کو ڈھک لینے والا ٹڈیوں کا دل۔ جمع۔ سِدَدَةٌ: پتھروں اور چٹانوں والی وادی جس میں پانی بہت عرصہ ٹھہرے، وادی، سایہ۔ السُّدَّة جمع سُدَد: گھر کا دروازہ، برآمدہ۔ السَّدّ جمع أَسْداد: دو چیزوں کے مابین رکاوٹ، پہاڑ۔ ـــ الدُّحروج (ا ع): ہیڈ ورکس ـــ جمع اَسِدَّة: عیب جیسے اندھاپن۔ السِداد: ڈھکن، وہ چیز جس سے بند کیا جا سکے۔ تھن میں جما ہوا دودھ جو دودھ کی نالی کو بند کر دیتا ہے۔ السِدادة: ڈھکن، کارک۔ السُّداد (طب): ناک کی بیماری جس سے ہوا لینی دشوار ہو۔ عينٌ سادَّةٌ جمع سُدُد: کمزور نظر کی آنکھ۔ المَسَدّ: بند کرنے کی جگہ۔ سَدَّ مَسَدَّهُ: کا قائم مقام ہونا۔

۲۔ سَدَّ ۔ِ سَدَدًا و سَدادًا: درست ہونا۔ هو يسدّ في قوله: وہ صحیح بات کہتا ہے۔ وقلتُ لهُ سَدَادًا من القول و سَدَدًا: میں نے اس سے ٹھیک اور سیدھی بات کہی۔ ـــ الشيُ: کا سیدھا ہونا۔ سَدَّدَ الرمحَ: نیزہ کو سیدھا کرنا۔ ـــ هُ: کو راہ راست کی طرف ہدایت کرنا۔ اَسَدَّ الشيءُ: کا سیدھا ہونا۔ ـــ الرجلُ: صحیح ہونا یا درستی کا طالب ہونا۔ تَسَدَّدَ: سیدھا ہونا ـــ الشيءُ: کا سیدھا ہونا۔ اِستَدَّ الشيءُ: کا سیدھا ہونا۔ کلامٌ سِدٌّ: درست بات۔ السَّدَد (مص): درست، راست، استقامت۔ رجلٌ سَدَّاد: سیدھا آدمی۔ السُّدَّة جمع سُدَد: صحیح، درست، بیٹھنے کی جگہ، منبر، رتبہ، منصب کہتے ہیں۔ جلس فلانٌ في سُدَّةِ الوزارة: وہ وزارت کے منصب پر فائز ہوا۔ الأَسَدّ جمع سُدٌّ و السَّدِيد: ٹھیک درست حق کا طالب۔

○ سَدَّ ۔ُ سَدًّا هـ: کو بند کرنا، روکنا، کا راستہ روکنا، میں رکاوٹ ڈالنا، کی راہ میں روڑا اٹکانا، (راستہ) بند کرنا، کی ناکہ بندی کرنا، کو ڈاٹ لگانا کاگ لگانا، کی ڈاٹ لگانا۔ ـــ علی: کو روکنا (هـ) سے۔ ـــ هـ: (کچھ، خصوصاً اخراجات قرضہ) ادا کرنا، چکانا، رقم کا کافی ہونا کے لئے)۔ هـ: پورا کرنا، کیلئے کافی ہونا، کی رقم ادا کرنا۔ سد ثُغرةً: شگاف درز یا خلا پُر کرنا، رخنہ یا شگاف بند کرنا۔ ـــ ثُلْمَةً: رخنہ شگاف پر کرنا۔ سد خَلَّةً: خامی، کمزوری کا چارہ کرنا، علاج کرنا۔ سدّ حاجَتَهُ: کی ضرورت پوری کرنا۔ سد رمَقَهُ: کو زندہ رکھنا، مشکل سے روزی کمانا، بھوک مٹانا۔ سَدَّ مَسَدَّهُ: کی جگہ پُر کرنا، کی جگہ لینا، کے بدلہ میں دینا۔ سد مطامِعَهُ: کے مطالبے پورے کرنا۔ سدّ فراغًا: رخنہ، شگاف پر کرنا۔ سدَّ النواقِص: نقائص، کوتاہیاں، کمیاں دور کرنا، یا ان کا چارہ کرنا۔ سدَّ ۔ِ سُدُودًا و سَدادًا: صحیح ہونا، اچھی حالت میں ہونا، صحیح بات کہنا، صحیح کام کرنا، موزوں ہونا، مناسب ہونا، برمحل ہونا، غور طلب بات ہونا۔ سدّد هـ: کو روکنا۔ هـ: ادا کرنا، چکانا۔ سدّدهُ نحو: کی کی طرف رہنمائی کرنا۔ کو کا سیدھا راستہ دکھانا۔ سدّد هـ الی: کی راہ دکھانا، کا رخ کسی طرف کرنا، کا نشانہ کرنا۔ سدّد الی: کا نشانہ باندھنا، کی تمنا کرنا، کی آرزو کرنا۔ دیکھنا، نقطہ ماسکہ پر لانا۔ سدّد دَيْنًا: قرضہ ادا کرنا، چکانا۔ سدّد عَجْزًا: خسارہ، ٹوٹا کمی، گھاٹا پورا کرنا۔ سدّد خُطاهُ: کے قدموں کو سیدھے راستہ پر چلانا۔ اسدّ: صحیح بات کہنا، صحیح کام کرنا، مناسب ہونا۔ تَسَدَّد الي: کی طرف رہنمائی ہونا۔ کی طرف رہبری ہونا، کی طرف راستہ پانا۔

انسدّ: بند ہونا، رک جانا۔ سَدّ و سُدّ جمع سدود و اَسْداد: رکاوٹ، روک، ناکہ، جنگلہ کٹہرا، قلعہ کا پشتہ، کنارہ، ٹیلا، بند، ڈیم، دریا کا ڈیم۔ سدّ المناطيد: طیارہ روک غبارہ یا طیارہ روک غباروں کی باڑ۔ حارة السدّ: بند گلی۔ سُدّة جمع سُدَد: پھاٹک، دروازہ، چوکھٹ، دہلیز، سرین، بستر کوچ، دیوان۔ تحت السَّداد: حل طلب، واجب الاداء، بلا ادائیگی۔ بِسَدادٍ: مناسب طریقہ سے موزوں طور پر۔ سداد الراى: سلیم طبعی۔ سِداد جمع اَسِدّة: پلگ، سٹوپر، کارک۔ سِداد التوصيل (برقيات): پلگ۔ سِدادة: پلگ، سٹوپر، کارک، مکھی (Sight) سَدِيد: نشانہ پر مناسب موزوں برمحل متعلقہ، سے متعلق، صحیح، درست۔ اسدّ: زیادہ موزوں، زیادہ متعلقہ۔ تسديد: ادائیگی، دیوالہ نکالنا، دیوالہ۔ تحت التسديد: واجب الاداء، حل طلب، ابھی تک ادا نہ ہوئی رقم۔ ساد: رکاوٹ بننے یا ڈالنے والا المسدود: بند۔

سدج: سَدَجَ ۔ُ سَدْجًا بالشيء: کا گمان کرنا۔ تَسَدَّجَ: جھوٹ بولنا، جھوٹی باتیں بنانا۔ سَدَّاج: جھوٹ بولنے والا، جھوٹی باتیں بنانے والا۔ اِنْسَدَجَ: منہ کے بل گرنا، اوندھا گرنا۔

سدح: ا۔ سَدَحَ ۔َ سَدْحًا هُ: کو ذبح کرکے زمین پر لٹانا، کو پچھاڑنا۔ ـــ الناقةَ: اونٹنی کو بٹھانا۔ وسَدَّحَ هُ: کو قتل کرنا۔ اِنْسَدَحَ: ٹانگیں کشادہ کرکے چت لیٹنا۔ السادِحة: گھٹاٹوپ بادل۔ السَّدِيح و المَسْدُوح: چت لیٹا ہوا۔

۲۔ سَدَحَ - سَدْحًا القِرْبَةَ :مشک بھرنا۔

۳۔ سَدَحَ - سَدْحًا بالمكان :کسی جگہ میں اقامت کرنا۔ السَّادِح (فا) م سادِحة: آسودہ حال، مال دار۔

سدخ: اِنْسَدَخَ :پھیلنا۔

سدر: ا۔ سَدَرَ - سَدْرًا و سُدُورًا الشَّعرَ : بالوں کو لٹکانا۔ ـــ الثوبَ : کپڑا اپھاڑنا، لمبائی میں لٹکانا۔ ـــ الرجلُ في البلاد :ملک میں ایسا جانا کہ پھر نہ لوٹنا۔ اِنْسَدَرَ الشعرُ :بالوں کا لٹکنا، ( کہتے ہیں: اِنْسَدَرَ يركض وہ کسی قدر تیز دوڑا)۔ برابر ڈھلوان سے نیچے اترنا۔ تَسَدَّرَ بثوبه: کپڑا اوڑھنا۔ السِدر جمع سُدُور (ن) : بیری۔ السِدْرة جمع سِدْرات و سِدَرات و سِدِرات و سِدَر (ن): بیری کا درخت۔ سِدْرة المنتهى :عرش الٰہی کی داہنی جانب بیری کا درخت۔ السَدِر: سمندر۔ السِدار: خیمہ کے عرض میں لگایا جانے والا باریک سا پردہ۔ السَدَّار :بیری کے پتے بیچنے والا۔ السَدِير: گھاس، حیرہ کے اطراف میں ایک دریا کا نام۔ السِدارة :اوڑھنی، گروہ، ممکن ہے فارسی لفظ ستارہ کا معرب ہو۔

۲۔ سَدِرَ - سَدَرًا و سَدارةً :حیران ہونا، لاپرواہ ہونا و۔ البعيرُ : اونٹ کا گرمی کی شدت سے چندھیا جانا۔ سادِر: گرمی کی شدت سے چندھیا جانے والا اونٹ۔ السادِر: کہتے ہیں۔ تكلَّمَ سادرا:بے احتیاطی سے گفتگو کرنا۔ السَدِر :حیران۔

۳۔ ناقةٌ سَدِرة :بوڑھی اونٹنی۔ السَدِير :یمن میں ایک جگہ کا نام۔ سَدِير النخل :نخلستان۔ الأسدران (ع ا) آنکھ کی دو رگیں، دونوں شانے کہتے ہیں۔ جاء يضرب أسْدَرَيه :وہ بے نیل و مرام خالی ہاتھ آیا۔

○ سَدِرَ - سَدَرًا و سَدارةً : (آنکھ) کا چندھیا جانا، خیرہ ہوجانا، گھبرا جانا، گڑ بڑا جانا، پریشان ہونا، حیران ہوجانا، الجھاؤ میں پڑ جانا، حواس باختہ ہونا، چونک جانا، سراسیمہ ہوجانا، بہک جانا، دھوکا کھا جانا۔ بلَغَ سِدرةَ المنتهى :بلند ترین مقصد حاصل کر لینا، بنیادی نتائج حاصل کرنا۔ سِدارة جمع سَدائر : عراق میں مستعمل سیاہ مخمل سر کا لباس، پردیس کی ٹوپی۔ سادِر في: (میں) غیر محتاط۔

سدس: ا۔ سَدَسَ - سَدْسًا القومَ : کا چھٹا ہونا کے مال کا چھٹا حصہ لینا۔ سَدَّسَ الشيءَ :کو شش پہلو بنانا۔ اَسْدَسَ القومُ :چھ ہونا، کے اونٹوں کا چھٹے روز گھاٹ پر آنا۔ ـــ البعيرُ : اونٹ کا سامنے کے چار دانتوں اور کچلیوں کے درمیان والے دانت کے بعد دانت گرانا۔ السِّدْس :اونٹوں کی چھٹے روز پانی پینے کی باری۔ (سِتّ کی اصل سِدس ہے) السُدْس و السُدُس جمع أسداس : چھٹا حصہ، ایک بٹہ چھ، کہتے ہیں۔ هو يضرب اخماسا لاسداس: وہ مکروفریب کی کوشش کرتا رہتا ہے۔ السِدس جمع سُدُس و سُدْس : آٹھویں سال کی عمر کا اونٹ۔ السادِس (فا) م سادِسة: چھٹا۔ السُداسيّ: چھ سے مرکب یا چھ چیزوں والا، چھ ضلعوں والی چیز۔ چھ حروف پر مشتمل لفظ جیسے زنجبیل۔ سُداسَ کہتے ہیں۔ جاءوا سُداسَ: وہ چھ چھ کر کے آئے۔ السَدِيس جمع سُدس: چھٹا حصہ۔ ایک بٹہ چھ، چھ کا مرکب، یا چھ چیزوں والا۔ آٹھویں سال کا اونٹ، چھ سال کی بکری۔ المُسَدَّس (ھ) : چھ ضلعوں والی شکل، چھ گولیوں والا ریوالور۔

۲۔ السُدوس و السَّدُوس :سبز رنگ کی چادر۔

○ سَدَّسَ ھ:کو چھ گنا کرنا، کو چھ سے ضرب دینا، کو چھ پہلو والا بنانا۔ سُدْس و سُدُس جمع أَسْداس : چھٹا حصہ ایک بٹہ چھ۔ سُداسِي :چھ گنا، چھ حصوں پر مشتمل۔ السادس :چھٹا۔ مُسَدَّس: چھ ضلعوں والا۔ جمع مُسَدَّسات : ریوالور، سکس شوٹر Six shooter مُسدس إشارة: اشارہ کا پستول (Very pistol) مُسَدَّسة: پستول، گن، ریوالور۔

سدع: سَدَعَ - سَدْعًا ہُ :کو ذبح کر کے پھیلا دینا۔ ـــ الشيءَ بالشيء :ایک چیز کو دوسری چیز سے ٹکرانا، ٹکر لگانا۔ سُدِعَ :رنجیدہ ہونا، اذیت دیا جانا۔ السَدْعة: مصیبت، رنج، اذیت۔ المِسْدَع : اپنی راہ چلنے والا، رہنما گائڈ۔

سدف: ا۔ سَدِفَ - سَدَفًا القومُ :تاریکی میں آنا۔ ـــ الحجابَ :پردہ لٹکانا۔ مَسدوف :لٹکا ہوا پردہ۔ اَسْدَفَ : سونا کی بھوک یا بڑھاپے کی وجہ سے نظر کا دھندلا ہونا۔ ـــ القومُ: تاریکی میں آنا۔ ـــ الليلُ: رات کا تاریک ہونا۔ اَسْدَف :تاریک (رات)۔ م سَدْفاء جمع سُدُف ـــ تِ المراةُ القِناعَ :عورت کا برقعہ ڈالنا۔ السَدَف جمع أسْداف و السُدْفة: تاریکی، روشنی، (ضد)۔ السُدْفة: تاریکی، روشنی، دروازہ، دروازہ کا پردہ۔ السِدافة: پردہ۔

۲۔ سَدَفَ - سَدْفًا القومُ :تاریکی میں آنا۔ اَسْدَفَ القومُ: تاریکی میں آنا۔ الفجرُ: صبح کا روشن ہونا۔ ـــ السِتْرَ :پردہ اٹھانا۔ ـــ عن كذا :سے الگ ہونا۔ کہتے ہیں۔ أسْدِفِ الباب :دروازہ کھولو، یا دروازے سے ہٹ جاؤ تاکہ روشنی گھر میں آسکے۔ السَدَف جمع سُدُوف: دور سے دکھائی دینے والا وجود۔ السَدَف جمع أسْداف: روشنی، تاریکی (ضد) السَدْفة و السُدْفة :روشنی، (تاریکی) ضد

۳۔ سَدَفَ ہُ :کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ سَدِيف جمع سِداف و سَدائف : کوہان کی چربی اس چربی کے ٹکڑے۔ السَدِيفة جمع سَدائف: فربہ اونٹنی۔

○ سَدَف جمع اَسْداف : تاریکی، جھٹپٹا، شام کا دھندلکا۔ سُدْفة جمع سُداف: تاریکی، جھٹپٹا، شام کا دھندلکا، پردہ۔

سدق: السَّدَق و السَّوْدَق: سَذَق و سَوْذَق کی بگڑی ہوئی شکل۔

سدك: سَدِكَ - سَدَكًا و سُدْكًا بالامر : پر جما رہنا، قائم رہنا، ڈٹا رہنا، کے لئے اپنے آپ کو وقف کرنا مخصوص کرنا۔ ایسا شخص سَدِك بہ کہلاتا ہے، کہتے ہیں: هو سَدِك بالرُمح: وہ ایک اچھا نیزہ باز ہے۔

سدل: سَدَلَ - سَدْلاً الشَّعرَ او الثوبَ : بالوں یا کپڑے کو چھوڑنا، لٹکانا۔ تَسَدَّلَ وانسَدَلَ :لٹکنا۔ ـــ الثوبَ: کپڑا اپھاڑنا۔ ـــ في البلاد : ملک میں جانا۔ سَدِلَ - سَدَلاً :مائل ہونا۔ سَدَّلَ الشَّعرَ او الثوبَ: بالوں یا کپڑے کو چھوڑنا یا لٹکانا۔ سَوْدَلَ الرجلُ: لمبی مونچھیں رکھنا۔ السِدْل جمع اَسْدال سینہ تک لٹکنے والا ہار۔ ـــ و السُدْل جمع أسدال و سُدُول و أسْدُل: پردہ کہتے ہیں۔ ارخى الليلُ سُدُولَه :رات نے اپنی تاریکی کے پردے چھوڑ دیئے۔ السَدَل: میلان، جھکاؤ، رجحان کہتے ہیں۔ فيه سَدَل الى جانب:وہ ایک طرف جھکاؤ رکھتا ہے۔ السَدِيل جمع سُدُل و أَسْدال و سَدائِل: پالکی وغیرہ کا پردہ (اع) پردہ سیمیں جس پر فلمیں دکھائی جاتی ہیں۔ السَوْدَل : مونچھیں۔ شعرٌ مُسَدَّل: گھنے لمبے بال۔

○ سَدَلَ - سَدْلاً ھ کو لٹکنے یا گرنے دینا۔ ھ على: کو کچھ پر گرانا، نیچے کرنا۔ سُدِل :لٹکنا۔ سَدَّل و اَسْدَل: بمعنی سَدَل تَسَدَّل: نیچے لٹکنا، نیچے کیا جانا، نیچے ہونا۔ انسدل على :پر اترنا۔ سِدْل و سُدُل جمع سُدُول و أُسْدال : پردہ (اوڑھنی برقع) پردہ Curtain

سدم: ا۔ سَدَمَ - سَدْمًا الباب : دروازہ بند کرنا۔ سَدِمَ - سَدَمًا الماءُ: پانی کا بہت دنوں کا ہونے کے سبب متغیر ہونا اور کائی سے ڈھک جانا۔ سَدَّمَ الماءَ طولُ عهده : درازی مدت کا پانی کو متغیر کرنا۔ ماءٌ سَدِمٌ و سُدُمٌ و سَدِيمٌ و سُدُمٌ :کائی سے ڈھکا ہوا پانی، بہت دنوں کا ہونے کی وجہ سے متغیر پانی بصورت جمع کہیں گے۔ مياهٌ سُدُمٌ و اسدام و سِدام۔ السديم جمع سُدُم: کہر، کہرا، دھند۔ (فلک) نیبولا (Nebula)

۲۔سَدِمَ - سَدَمًا بالشیء : کو، بہت چاہنا، اوراس کا حریص ہونا۔ السَّدِیم جمع سِدَام: بہت ذکر کرنے والا۔

۳۔سَدِمَ - سَدَمًا: ندامت کے ساتھ غمگین ہونا۔ السَّدَم: ندامت کے ساتھ غم، غم کے ساتھ غصہ۔ رجلٌ سَدِمٌ: غضبناک آدمی۔ السَّدْمان: پشیمان، غمگین کہتے ہیں۔ ھو سَدْمَان ندمان: وہ ندامت کے ساتھ غمگین ہے۔

○ انسدم: (چشمہ کا) خشک ہوجانا۔ سَدَمٌ: دکھ، رنج، غم، الم، ملال، اندوہ ایذا، تکلیف، مصیبت، قہر، بپتا، سخت غم۔ سدیم: کہر، دھند، نیبولا (Nebula) (فلکیات)۔ سدیمی: نیبولا کا، سحابی، مبہم، غیرواضح۔

سدن: ۱۔سَدَنَ ـِ سَدْنًا و سِدَانَةً: کعبہ شریف یا بت خانہ کا خادم ہونا، کی خدمت کرنا۔ کا دربان ہونا یا حاجب۔ سادِن جمع سَدَنه: کعبہ یا بت خانہ کا خادم، دربان، حاجب۔ سِدانة الکعبة: کعبة کی خدمت۔

۲۔سَدَنَ - سُدُنًا و سَدَانَةً السِتر: پردہ چھوڑنا۔ السِدْن والسَدَن: جمع اسْدان والسَدَن: پردہ السَدِین: چربی، اون، پردہ۔

۳۔السَّدَان: آہرن، نہائی، صحیح لفظ سَنْدَان ہے۔

○ سِدَانة: کسی مزار خصوصاً کعبہ شریف کے نگران یا ناظم کا عہدہ یا دفتر۔ سَادِن: کعبہ شریف کا نگران یا ناظم یا دربان محافظ گرجا، محافظ، مہتمم۔ جمع سَدَنه: مشین گن، ٹینک وغیرہ کا عملہ۔

سدا: ۱۔سَدَا - سُدُوًّا بیدہ نحوالشیء: کی طرف ہاتھ بڑھانا۔ ـــ تِ الناقة فی المشی: اونٹنی کا چلنے میں کھلے قدم رکھنا۔ الصبیُّ بالجوز: بچہ کا اخروٹ سے کھیلنا۔ کہتے ہیں۔ سدا سَدْوَہٗ: کی پیروی کرنا۔ أَسْدَی اِسْدَاءً النحلُ: کھجور کا نرم پڑنا۔ اِسْتَدَی اِسْتِدَاءً بیدہ: ہاتھ بڑھانا۔ الصبیُّ بالجوز: بچہ کا اخروٹ سے کھیلنا۔ النوقُ السَّوادِی: چلنے میں کھلے کھلے قدم رکھنے والی اونٹنیاں۔

۲۔اِسْتَدَی اِسْتِدَاءً الفرسُ: گھوڑے کا پسینہ والا ہونا۔

۳۔السَادِی م سَادِیة جمع سَوادٍ: چھٹا۔ السادة: سادہ، جس پر پھول بوٹے نہ ہوں جیسے قماشٌ سادةٌ: سادہ کپڑا، جس میں آمیزش نہ ہو، جیسے ماءٌ سادہ: (فارسی لفظ) خالص پانی۔

سدی: ۱۔سَدَی ـِ سَدْیًا الثوبَ: کپڑے کا تانا تننا۔ سَدَّی تَسْدِیَةً الثوبَ: کپڑے کا تانا تننا۔ اَسْدَی اِسْدَاءً الثوبَ: کپڑے کا تانا تننا۔ ـــ بینهما: کے درمیان صلح کرانا۔ تَسَدَّی تَسَدِّیًا الثوبَ: کپڑے کا تانا تننا۔ السَدی من الثوب جمع اَسْدِیَة: کپڑے کا تانا۔ اس کے مقابلہ میں اللحمة ہے۔ عام لوگ اسے مَدَّہ کہتے ہیں شہد۔ السَّدَاة جمع أَسْدِیَة (ز): پھول میں زعضو۔ من الثوب: کپڑے کا تانا۔ کہتے ہیں۔ ماانت بلحمة ولا سَدَاةٍ: تم نہ تو ضرر رساں ہو نہ نفع بخش۔ الأَسْدِیّ والأُسْدِیّ: وہ کپڑا جس کا تانا کیا گیا ہو۔ المِسْدَاة (حی): تانا تننے کا آلہ۔

○ سَدَّی وأَسْدَی ھ الی: کو نفع دینا۔ أَسْدَی ھ: کچھ کرنا، سرانجام دینا۔ اسدی الیه خدمةً: کی خدمت کرنا۔ اسدی الیه الاءِ ر شادات: کو تجاویز دینا، مشورہ دینا۔ أَسْدَی الشکر له: کا شکریہ ادا کرنا۔ أَسْدَی فائدة: سودمند ہونا، منفعت بخش ہونا۔ أسدی الیه (یا له) النُصحَ: کو مشورہ دینا۔ أسدی الیه یدا: پرمہربان کرنا، نوازش کرنا، کرم فرما ہونا۔ سَدًی جمع أَسْدِیَة: (کپڑے کا) تانا۔ مسلسل اور عام خصوصیت یا وصف۔ (کہانی یا بحث وغیرہ) کا سلسلہ یا لڑی۔ سَدَاة: تانا، مسلسل اور عام خصوصیت یا وصف، سلسلہ یا لڑی (کہانی یا بحث کی)

سُدًی: فضول، بے کار، لاحاصل۔ ذھب سُدًی: فضول، بے کار، لاحاصل ہونا۔

۲۔سَدِی - سَدًی ت الارضُ او اللیلةُ: زمین کا زیادہ نمناک ہونا، رات کا بہت شبنم والی ہونا۔ صفت: سَدِیَة۔ سَدَّی الیه: پر احسان کرنا۔ و۔ الیه معروفاً: کے ساتھ بھلائی کرنا۔ الارضَ: کو نمناک کرنا۔ أَسْدَی اِسْدَاءً اِلیه: پر احسان کرنا۔ کہتے ہیں: اَلْحِمْ ما أسدیت: جس احسان کی تم نے ابتداء کی ہے اس کو پورا بھی کرو۔ ـــ الارضَ: کو نمناک کرنا۔ السَدی: تری، شبنم، بھلائی۔

۳۔سَدِیَ - سَدًی البُسْرُ: کھجوروں کا نرم پڑنا۔ صفت سَدٍ۔ السَدی والسَدَاء: سبز کچی کھجور۔

۴۔أَسْدَی اِسْدَاءً الأمرَ: کام کو نظر انداز کرنا، یا اس کے کرنے میں غفلت برتنا۔ اِبلٌ سُدًی و سَدًی: (واحد اور جمع کے لئے) اونٹ جس یا جن سے غفلت برتی جائے۔ کہتے ہیں۔ ذھب کلامُهُ سُدًی: اس کا کلام بے کار گیا۔

۵۔تَسَدَّی تَسَدِّیًا الشیَٔ: پر سوار ہونا، چڑھنا، اوپر سے پکڑنا۔

سذب: السَّذَاب (ن): ایک تیز بو والا پودا۔

سذج: سَذَج: دیکھئے سدج۔ الساذَج: سادہ، بے نقش ونگار، سادہ (فارسی لفظ) کا معرب ـــ جمع سُذَّج: سادہ، خوش اخلاق، سادہ دل، سادہ لوح۔ اسم السَّذَاجة: سادگی، خوش اخلاقی، سادہ لوحی، سادہ دلی۔ عام لوگ کہتے ہیں سادِج اور سداجة

سذق: ۱۔السَّذَق: اہل فارس کی مشہور رات جسے لیلة الوقود (ایندھن کی رات) کہتے ہیں۔ السُّوذَق: دل، کنگن، بیڑی کی کڑی یا حلقہ۔ شکرا۔ (فارسی لفظ)

۲۔السُّذانِق والسَّوْذَنِیق والسُّوذَانِق (ح): شکرا۔

○ سَر: سربراہ، چیف سردار: سپریم کمانڈر، کمانڈنگ جنرل۔ سَر عَسْکر: جنرل (عثمانی فوج میں) سَریاوَران: ایڈجوٹنٹ جنرل۔

سر: ۱۔سَرَّ - سُرُوراً و مَسَرَّةً و سُرًّا و سُرًّی و تَسِرَّةً ہٗ: کو خوش کرنا۔ سَرًّا فلانًا: کو پھولوں کا دستہ پیش کر کے مبارک باد دینا۔ سُرَّ سُرُوراً: خوش ہونا۔ مَسْرُور: خوش۔ سَرَّرَہٗ: کو خوش کرنا۔ أَسَرَّ اسراراً ہٗ: کو خوش کرنا۔ تَسَارَّ: کہتے ہیں۔ تَسارَّ زیدٌ اِلی ماتکرہ: زید اس بات سے لطف اندوز ہوا جو تمہیں ناپسند ہے۔ اِسْتَسَرَّ اِسْتِسْراراً الرجلُ: خوش ہونا۔ السَّرّ (مص) رجلٌ بَرٌّ سَرٌّ: نیکی کر کے خوش ہونے والا آدمی۔ اسی طرح کہتے ہیں۔ قومٌ بَرُّونَ و سَرُّونَ۔ السَّرَّة: گلدستہ۔ السُّرّ: سرور، خوشی۔ اِمْرَأَةٌ سُرَّةٌ: لوگوں کو خوش کرنے والی عورت۔ السُّرُور: خوشی، ناز بو کی شاخیں۔ السَّرِیْر جمع أَسِرَّة و سُرُر: تخت، زیادہ تر استعمال تخت شاہی کے لئے ہے (کہتے ہیں۔ زال عن سریرہ: اسکی عزت اور نعمت جاتی رہی) خوابگاہ، گردن اور سر ملنے کی جگہ، نعمت، زندگی کی آسودگی۔ السِّرِّیر: وہ شخص جو اپنے بھائیوں کو خوش کرتا ہو اور ان کے ساتھ نیک سلوکی سے پیش آتا ہو۔ السَّرَّاء: خوشی، خوش حالی۔ (ضرّاء کا الٹ) کہتے ہیں ھو صدیقٌ لهم فی السَّرّاء والضرّاء: وہ فراخی اور تنگی میں ان کا دوست ہے۔ سَرارةُ العیش: بہتر اور افضل زندگی۔ کہتے ہیں: ھو فی سَرارةٍ من عیشه: وہ خوب فراخی اور خوشحالی میں ہے۔ السارُوراء: خوشی و خوشحالی۔ المَسَرَّة (مص): جمع مَسَارّ: خوشی و مسرت۔ ناز بو کی شاخیں۔ المسرور م مَسْرُورَة: خوش و فرحان۔

۲۔سَرَّ - سَرًّا ہٗ: کی ناف میں نیزہ مارنا۔ الصبیَّ: بچہ کی نال کاٹنا۔ سُرَّ - سَرًّا: کی ناف میں درد ہونا۔ سُرَّ سُرُورًا الصبیُّ: پیدائش پر بچہ کی نال کا کاٹا جانا۔ السُّرّ جمع أَسِرَّة: بچہ کی نال۔ السِّرّ: درمیان، وادی کا درمیان ـــ جمع أَسِرَّة (قِنّ وأقِنَّة کی طرح)، ہر چیز کا جوف اور مغز۔ السُرَد: چیز کا کھوکھلا ہونا ـــ السُرُد: بچہ کی نال جو پیدائش پر کاٹی جاتی ہے۔ السُّرَّة جمع سُرَّات و سُرَر: پیٹ کے بچے کی

غذاء کا دروازہ۔ یعنی ناف۔(ع ا) ناف۔ سُرَّةُ الوادی: وادی کا درمیان۔ و۔ سُرَّة البلد: شہر کا درمیان السَّرَّاء: کھوکھلی نالی۔ السَّرارۃ جمع سَرَار: وادی کا درمیان یا عمدہ حصہ۔ الأَسَرّ: بیچ سے پولا، چقماق۔

۳۔ سَرَّرَہٗ سُرِّيَّةً: کی شادی لونڈی سے کرنا۔ سرّاہ بھی کہتے ہیں۔ سَارَّہٗ: سے راز کی بات کرنا، کے کان میں کہنا۔ سے کانا پھوسی کرنا۔ أَسَرَّ اِسرارًا ہٗ: کو راز سے منسوب کرنا۔ السِرَّ: راز چھپانا، راز افشا کرنا (ضد) ۔ الیه بکذا: سے خفیہ بات کرنا، کو بھید بتانا۔ و۔ الیه المودّة و بالمودّة: تک اپنی دوستی کو پہنچانا۔ تَسَرَّرَ: لونڈی بنانا۔ تَسَرَّى: بھی کہتے ہیں جیسے تَظَنَّنَ کو تَظَنّی کہتے ہیں۔ تَسَارّ القومُ: لوگوں کا آپس میں سرگوشی کرنا، کان پھوسی کرنا، ایک دوسرے کو بھید بتانا۔ اِستَسَرَّ اِستِسرارًا: لونڈی بنانا۔ عنه: سے چھپنا۔ القمرُ: چاند کا ایک دو راتیں چھپنا۔ الشيءَ: کے چھپانے میں مبالغہ کرنا۔ الرجلَ: کو اپنے بھید سے واقف کرنا۔ السِرّ: جمع أسرار: راز، بھید (کہتے ہیں۔ صُدور الاحرار قبور الأَسرار: احرار کے سینے بھیدوں کی قبریں ہیں)۔ قمری مہینہ کی پہلی، آخری یا درمیانی رات (کہتے ہیں۔ فلانٌ سِرّ هذ الامر: فلاں شخص اس معاملہ کے راز سے آگاہ ہے) خالص چیز، چیز کا پاکیزہ ترین و بہترین حصہ، پاکیزہ عمدہ زمین، اصل، عیسائیوں کے ہاں ایک محسوس علامت یا اشارہ ہے جسے حضرت عیسیٰؑ نے تقدیس نفوس کے لئے متعین فرمایا۔ السِرّيّ: راز کی، راز دارانہ۔ رجلٌ سِرّيّ: خفیہ طور پر چیزیں بنانے والا۔ السَرَر: قمری مہینہ کی آخری رات۔ السَرار: خالص نسب۔ سَرارُ الوادی: وادی کے بہترین مقامات۔ الشهرِ: مہینہ کی آخری رات۔ السِرار: مہینہ کی آخرت رات۔ السَرارۃ: خلوص کہتے ہیں۔ هو سِرٌّ بيّنٌ: وہ خالص واضح خلوص والا راز ہے۔ و۔ جمع۔ خالص و افضل النسب۔ سرارۃ الشيءِ: چیز کا پاکیزہ ترین اور خالص حصہ۔ سُرَّة الوادی: وادی کی بہترین جگہیں۔ السُرِّيَّة جمع سَرارِي: لونڈی جو گھر میں رہتی ہے۔ اغلب گمان ہے یہ سِرّ کے لفظ سے مشتق ہے۔ السَّرِيرۃ جمع سَرائِر: بھید، راز، وہ معاملہ جس کو انسان چھپاتا ہے۔ نیت کہتے ہیں۔ هو طيّبُ السريرہ: وہ پاک دل اور کھری نیت کا آدمی ہے۔ السَّرّاء: کشادہ نالہ جس میں ریت اور کنکریاں ہوں۔ أرضٌ سرّاء: عمدہ زمین۔ المَسَرّۃ: بات کرنے کی نلکی Speaking ٹیلی فون Telephone، tube۔

۴۔ تَسَرَّرَ الثوبُ: کپڑا پھٹنا۔ السُّرّ جمع أَسرار و جمع الجمع اسارير: ہاتھ یا ماتھے کی لکیر۔ السِرّ جمع أَسرار و جمع الجمع أسارير: (ہاتھ یا ماتھے کی لکیر جیسے اوپر) راستہ، طریقہ۔ السَرَر و السُرُوْر: ہاتھ اور ماتھے کی لکیریں۔ السِرَار جمع أَسِرَّة: ہاتھ اور ماتھے کی لکیریں۔ (عموماً) لکیریں۔ الأسارير: چہرے کی سج دھج، بناوٹ۔

۵۔ سُرَّةُ الحوض: حوض کا پیندا جہاں پانی ٹھہرتا ہے۔ الفرس (فلك): ایک ستارہ۔ السرير جمع أَسِرَّة وسُرُر: ٹیلہ پر کی ریت۔ الأَسَرُّ من الرجال: اجنبی آدمی۔ بہت موٹا۔

○ سَرَّ ـُ سُرُورًا و تَسِرَّةً و مَسَرَّةً ہٗ: کو خوش کرنا، باغ باغ کرنا، مسرور، شاد یا محظوظ کرنا، کی دل داری کرنا، کا دل بہلانا۔ سُرَّ سُرُورًا: خوش ہونا، باغ باغ ہونا، مسرور ہونا، شاد ہونا، محظوظ ہونا۔ ـ لِ / من / ب: (سے، پر) خوش ہونا وغیرہ سَرَّہ: بمعنی سَرَّہ۔ سارَّہ: کو راز کی بات کہنا یا بتانا یا راز دار بنانا۔ سارہ فی اذنه: کے ساتھ کانا پھوسی کرنا، سے سرگوشیوں میں کہنا۔ اَسَرَّہ: بمعنی سَرَّہ: أَسَرّ ہ: کو راز میں رکھنا، چھپانا، مخفی رکھنا۔ اَسَرّ ہ/ب الِی: کو کچھ بتانا (راز کے طور پر)، کو کا راز دار بنانا، کو سرگوشی کے انداز میں کچھ بتانا، کو کچھ کان میں کہنا، کو کی کانا پھوسی کرنا۔ اَسَرَّ فی اذنه ہ: کے کان میں کچھ سرگوشی کرنا۔ تَسَرّی و تَسَرَّر ھا / ب: کو داشتہ بنانا۔ اِستَسَرّ: چھپانے کی کوشش کرنا۔ ـ عن: سے چھپانا، چھپنا۔ ـ ھا: کو داشتہ بنانا، گھر میں ڈال لینا۔ سِرّ جمع أسرار: راز، بھید، پوشیدہ خیال، دل، اخفا، پردہ داری، راز داری، نامعلوم شئے، سربستہ راز، کسی بات کی تہہ میں موجود وجہ یا سبب۔ سِرًّا: پوشیدہ طور پر مخفی طور پر، علیحدگی میں، الگ۔ سِرًّا و علانیةً: پوشیدہ طور پر، کھلم کھلا علی الاعلان۔ سِرُّ اللیل: پہرے کا لفظ watch word، شناختی لفظ Pass word۔ کاتبُ السرّ: سیکرٹری کا تِمُّ السر: سیکرٹری۔ کلمةُ السِرّ: واچ ورڈ، پاس ورڈ (شناختی لفظ) فی سِرّہ: پوشیدہ طور پر مخفی طور پر، دلی طور، دل میں۔ اتعبَ سَرَّہٗ: کو تکلیف دینا، زحمت دینا، پریشان کرنا، کی ناک میں دم کرنا، کو دق کرنا، ستانا، زچ کرنا۔ سِرّی: خفیہ، پوشیدہ، در پردہ، مخفی، غیر سرکاری۔ سرير جمع أَسِرَّة و سُرُر و سَرائِر: پلنگ، چارپائی، کھاٹ، کھٹیا، تخت، عرش، بلند مقام۔ سَرِيرة جمع سَرائِر: راز بھید، پوشیدہ خیال، دل دماغ، ذہن، روح۔ صَفاءُ السريرة: ضمیر کی صفائی۔ طَيِّبُ السريرة: بھولا بھالا، بے ریا، سادہ دل۔ سَرّاء: خوشی، سرور، فروغ۔ في السرّاء والضرّاء: اچھے برے دنوں میں۔ تَسَرٍّ: داشتہ بنانا۔ استسرار: داشتہ بنانا۔ سارٌّ: خوش کُن، تسکین دہ، طمانیت بخش، خوش و خرم، راحت بخش، مسرت بخش۔ مَسْرُوْر ب: پر خوش، سے خوش۔ مُسِرّ: خوشگوار، تسکین دہ، طمانیت بخش، راحت بخش، مسرت بخش۔ مُستَسَرّ: چھپنے کی جگہ۔

○ سرادق جمع سرادقات: بڑا خیمہ، چتر، چتر شاہی، سائبان، شہ نشین، سراپردہ، تماشائی خانہ۔

○ سراط بمعنی صراط

○ سرای: محل۔ سَرايَة جمع سرايات: محل۔ السراية الصفراءُ: پاگل خانہ۔

سرأ: سَرَأَ ـَ سَرْأً و سَرَّأ تَسرِئةً ت الجرادةُ او السمكةُ او الضبةُ: ٹڈی، مچھلی یا گوہ کا انڈہ دینا۔ ـ تِ المرأةُ: عورت کا بہت اولاد والی ہونا۔ أَسرأت السمكةُ: مچھلی کا انڈا دینے کے وقت کو پہنچنا یا اس کے انڈے دینے کا وقت آجانا۔ السَرْءُ و السِرْءُ و السَرْأَة و السِرْأَةُ: ٹڈی، مچھلی، گوہ وغیرہ کا انڈہ۔ السَرُوْء جمع سُرُء و سُرّاء من السمك ونحوها: بہت انڈے دینے والی مچھلی وغیرہ۔ ارضٌ مسروءةٌ: بہت ٹڈیوں والی زمین۔

سرب: ا۔ سَرَبَ ـُ سُرُوبًا الماءُ: پانی کا جاری ہونا، بہنا۔ ـ سَرَبًا القربةَ: مشک سینا۔ سَرِبَ ـَ سَرَبًا الاِءِناءُ: پانی کا برتن سے بہہ جانا۔ ـ الماءُ من الاناء: پانی کا برتن سے بہہ جانا۔ سُرِبَ: ناک میں چاندی کا دھواں داخل ہونے سے گھٹن محسوس کرنا۔ مَسرُوب: وہ جو ناک میں چاندی کا دھواں داخل ہونے سے گھٹن محسوس کرے۔ سَرَّبَ القربةَ: مشک میں پانی ڈالنا۔ و اَسرَبَ الماءَ من الإناء: برتن سے پانی بہا دینا۔ تَسَرَّبَ من الماء: پانی سے بھر جانا۔ اِنسَرَبَ الماءُ من الاناء: پانی کا برتن سے بہہ جانا۔ السَرَب جمع أَسراب: پانی کی نالی، مشک سے بہنے والا پانی۔ السَرِب: بہتا پانی۔ مزادةٌ سَرِبَةٌ: بہنے والی مشک۔ السَراب: دوپہر کی چلچلاتی دھوپ میں پانی کی طرح نظر آنے والی ریگستانی ریت، جس میں گھروں درختوں وغیرہ کا عکس دکھائی دیتا ہے، جھوٹ اور فریب کے لئے یہ ضرب المثل ہے: هو أَخدَعُ من السراب: وہ سراب سے زیادہ فریبی اور دھوکے

بازہے۔ السَّرْبَة: گھونگھا، منکہ، کوڑی، نگینہ۔ مَسرب الماء: پانی بہنے کا راستہ۔ المَسْرَبَة و المَسْرُبَة جمع مَسَارِب (ع ا) آنسو بہنے کی جگہ، دبر۔ المُنْسَرِب: تیز بہنے والا پانی، لمبا۔

۲۔ سَرَبَ - سُرُوبًا الرجلُ: گھستے چلے جانا۔ ـــ تِ الإِبلُ: اونٹوں کا چرنے کے لئے جانا۔ سَرَّبَ الإبلَ: اونٹوں کو ٹولی ٹولی کرکے بھیجنا۔ ـــ اليَّ الاشياءَ: اس نے مجھ کو چیزیں ایک ایک کرکے دیں۔ عام لوگ کہتے ہیں۔ سَرَّبَ الرجلُ: آدمی اپنے گھر واپس آ گیا۔ السَّرْب: مویشی، رخ، راستہ۔ کہتے ہیں۔ خَلِّ لَهُ سَرْبَهُ: اس کا راستہ چھوڑ اور کہتے ہیں۔ فلانٌ مُخلّی السَّرب: فلاں پر کوئی تنگی نہیں۔ السِّرب جمع أسْرَاب: ہرنوں کا ریوڑ، پرندوں کی ٹولی، کھجور کے درختوں کا جھنڈ، راستہ۔ السَّرَب: کہتے ہیں: طريقٌ سَرَبٌ: بہت چلتا ہوا راستہ، بہت آمد و رفت والا راستہ۔ السُّرْبَة جمع سُرَب: ہرنوں گھوڑوں وغیرہ کا ریوڑ، انگور کی بیلوں کی قطار۔ کھجور کے درختوں کا جھنڈ، راستہ۔ سینہ سے پیٹ تک بال۔ السَّرْبَة: قریب کا سفر۔ السارب (فا): صاف ظاہر ـــ والسَّرُوب: سیدھا جانے والا۔ ظَبيةٌ سارِبة: اپنی چراگاہ میں جانے والی ہرنی۔ المَسْرَب جمع مَسَارِب: راستہ، کہتے ہیں۔ وللوحش والنعم مسارِبُ و مسارح: جنگلی جانوروں اور مویشیوں کے اپنے اپنے جانے کے راستے اور چرنے کی جگہیں ہیں۔ المَسْرَبَة و المَسْرُبَة جمع مَسَارِب: چراگاہ، سینہ کے وسط سے پیٹ تک کے بال۔

۳۔ سَرَّبَ الحافِرُ: زمین کو دائیں بائیں سے کھودنا۔ تَسَرَّبَ الوحشُ في جحره: وحشی جانور کا اپنے سوراخ میں گھس جانا۔ ـــ في البلاد: ملک میں چھپ کر داخل ہو جانا۔ جیسے آپ کہتے ہیں: تسربت الجواسيسُ: جاسوس خفیہ طور پر سرحد پار کر گئے۔ اِنْسَرَبَ: سوراخ میں داخل ہونا۔ السَّرْب: سینہ۔ السِّرب جمع اَسْرَاب: دل۔ کہتے ہیں: فلانٌ واسعُ السِّرب: فلاں فراخ دل ہے (یا خوش حال ہے)۔ السَّرَب جمع اَسْرَاب: وحشی جانور کا سوراخ یا بل۔ زمین کے نیچے کا گڑھا۔ المُنْسَرِبَة: فنی اسالیب میں چوری چھپے داخل ہو جانے والا طریقہ یا فارمولا۔

۴۔ سَرْبَخَ الرجلُ: چست و چالاک ہونا، آرام سے چلنا، دوپہر کو چلنا۔ السَّرْبَخ: دور تک پھیلا ہوا بیابان جو آدمی کو بھٹکا دے۔ قفرٌ سِرماخ و مُسَرْبَخ: دور تک پھیلا ہوا بیابان جو راہ چلنے والے کو بھٹکا دے یا گم کر دے۔

۵۔ سَرْبَلَ هُ: کو قمیض پہنانا۔ تَسَرْبَلَ بالسربال: قمیض پہننا، عام لوگ کہتے ہیں: تَسَرْبَلَ الرجلُ: آدمی اپنے معاملہ میں گھبرا گیا اور اسے سمجھ نہ آئی کہ کیا کرے، کی سٹی گم ہو گئی۔ السِّرْبال جمع سَرَابِيل: قمیص یا زرہ، چیز جو لباس کے طور پر پہنی جائے۔

○ سَرِبَ - سَرَبًا: بہنا، رسنا، لیک کرنا۔ سَرَّبَ ہ / ہ اِلى: لوگوں یا چیزوں کو ٹولیوں یا جتھوں میں، یا دستہ دستہ، کی طرف بھیجنا۔ تَسَرَّبَ: بہنا، رسنا، بچ نکلنا، باہر نکل آنا، بچ نکلنا، کھسک جانا، سرک جانا چلتے چلے جانا۔ ـــ و اِلى: کے آر پار ہو جانا، میں سرایت کرنا، میں نکل جانا، میں رینگ جانا، میں آہستہ آہستہ دبے پاؤں چلتے ہوئے پہنچ جانا، میں کھسک جانا، میں چپکے سے چلے جانا، میں چپ چاپ گھس جانا، میں رِس کر پہنچ جانا (رپورٹ وغیرہ؛) کا لیک آؤٹ ہو کر کے پاس پہنچ جانا۔ ـــ: کے ساتھ ساتھ رینگنا، کے ساتھ ساتھ بہنا، پھسلنا، ـــ: (خبر کا) پھیل جانا، گردش کرنا، مشہور ہونا۔ اِنْسَرَبَ: (جانور کا) اپنے بھٹ میں چھپ جانا۔ یا آہستہ آہستہ چل کر اپنے بھٹ میں چلے جانا۔ سِرْب جمع أسْراب: گلہ، ریوڑ، جھنڈ، جھرمٹ، جھول، ہجوم، بھیڑ (سواروں، جنگی جہازوں کا) دستہ، (فوجی طیاروں کا) پرہ۔ گروپ، ونگ۔ فارمیشن۔ فلائٹ (طیاروں کی) دل، ذہن، نفس، شعور۔ سِرب مِن النحل: شہد کی مکھیوں کا جھنڈ یا فوج۔ هادئ السرب: پرسکون، پرسکوت، چپ چاپ ساکن۔ سَرَب جمع اَسْراب: بھٹ، بل، سوراخ، ماند، زیر زمین راستہ، سرنگ، بڑی نالی۔ سُرْبَة جمع سُرَب: بمعنی سرب۔ سُراب: سَراب، بھوت، وہم و وہم کی پیداوار، وہمی صورت، گندے نالے کا پانی، بدرو کا پانی (Sewage)۔ مَسْرَب جمع مَسَارب: راستہ، راہ، طریق، دریائی گزرگاہ، نالی، بدرو۔ سارب: واضح، بین، جاذب توجہ، جاذب نظر، مرئی، جو دیکھا جا سکے۔ سارِبَة جمع سوارب: رینگنے والا جانور۔ Reptile۔ سربل ہ: کو سربال پہنانا۔ ہ ب: کو سے ملبوس کرنا۔ ہ ب کو سے ڈھکنا، کو میں لپیٹنا۔ تَسَرْبَل: سربال پہننا۔ ہ پہننا (کوئی لباس)۔ (ب) میں ملبوس ہونا (مجازاً کنایۃً بھی)۔ سِربال جمع سَرابيل: قمیص، لباس، زرہ بکتر، Coat of mail۔ مُسَرْبَل بالشباب:

سرت: السِرتيفيكا: دیکھئے الشهادة الابتدائية:

سرج: ۱۔ سَرَجَ - سُرُجًا: جھوٹ بولنا۔ سَرِجَ - سَرَجًا: جھوٹ بولنا۔ سَرَّجَ الحديثَ: بات گھڑ لینا۔ کہتے ہیں۔ سَرَّجَ عليَّ أُسْرُوجَةً و انه ليسرّج الاحاديث تسريجًا: اس نے میرے خلاف ایک جھوٹ گھڑ لیا۔ وہ جھوٹی باتیں گھڑتا ہے۔ تَسَرَّجَ عليه: کے متعلق جھوٹا گمان کرنا۔ السَّرَّاج: جھوٹا۔ الأُسْرُوجة: جھوٹ۔

۲۔ سَرَجَ - سَرجًا تِ المرأةُ شعرَها: عورت کا اپنے بالوں کو گوندھنا یا بالوں کی چوٹی بنانا۔ سَرِجَ - سَرَجًا: حسین چہرے والا ہونا۔ سَرَّجَ الشيءَ: چیز کو خوبصورت بنانا۔ کہتے ہیں۔ سَرَّجَ اللّٰهُ امرَكَ: اللہ تمہارا معاملہ بہتر کرے۔ ـــ هُ اللّٰهُ: اللہ تعالیٰ کا کو توفیق دینا۔ ـــ الشعرَ: بال گوندھنا، بالوں کی چوٹی بنانا۔ عوام کہتے ہیں۔ سَرَّجَ الثوبَ: اس نے سلائی کے دور دور ٹانکے لگائے صحیح لفظ شَرَّجَ ہے۔

۳۔ أَسْرَجَ الفرسَ: گھوڑے پر زین کسنا۔ السَّرج جمع سُرُوج: زین۔ مالَ سرجُك: معاملہ بگڑنے اور رائے کی کمزوری کے بارے میں ضرب المثل ہے۔ السَّرَّاج: زین بنانے والا، زین ساز۔ السِراجة: زین بنانے کا پیشہ۔

۴۔ أَسْرَجَ السِّرَاجَ: چراغ روشن کرنا۔ السِراج جمع سُرُج: چراغ۔ سراجُ الليل: جگنو۔ السِّرِج: تلوں کا تیل۔ اسے الشيرج بھی کہا جاتا ہے۔ المَسْرَجَة جمع مَسَارِج: چراغ دان۔ المِسْرَجة جمع مَسَارج: چراغ۔ السَّريجيّات: سُرَيج نامی ماہر تلوار ساز سے منسوب تلواریں۔

۵۔ السِرجِن و السِرجين والسِرجُون: گوبر (فارسی لفظ)

○ سَرَجَ ہ: بال گوندھنا، بالوں کی چوٹی بنانا۔ ہ کا کچا بخیہ کرنا، کے لمبے لمبے ٹانکیں لگانا، تنگندے لگانا، کو نسلک کرنا۔ ہ (جانور) پر زین ڈالنا۔ سَرج جمع سُرُوج: زین، کاٹھی۔ سِراج جمع سُرُج: لیمپ، روشنی۔ سراج الحَرَكَة: ٹریفک لائٹ۔ سراج الليل: جگنو۔ کرمک شب تاب۔ سَرّاج و سُرُوجي: زین ساز۔ سِروجية: زین سازی، زین سازی کا پیشہ۔ أُسْرُوجَة: جھوٹ، دروغ، کذب۔ مِسْرَجَة و مَسْرَجَة جمع مَسَارِج: لیمپ، دیا، چراغ، بتی، لیمپ سٹینڈ، چراغ دان۔

سرح: ۱۔ سَرَحَ - سَرْحًا و سُرُوحًا تِ المواشي: مویشی کا چرنے کے لئے جانا۔ سَرَحَ السيلُ

مویشی کو چرنے کے لئے بھیجنا۔ ــ هُ: کو بھیجنا۔ ــ ما فی صدرہ: دل کی بات بتانا۔ سَرِحَ ۔ سَرَحًا الرجلُ: اپنے معاملات کے لئے نکلنا۔ سَرَّحَ المواشیَ: مویشی کو چرنے کے لئے بھیجنا۔ ــ القومَ: کو بھیجنا یا آزاد کر دینا۔ الزَوجةَ: بیوی کو طلاق دینا۔ اسم: سَرَاحَ ــ الیه رسولا: کے پاس پیغامبر بھیجنا۔ ــ اللّٰهُ فلانًا للخیر: اللہ تعالیٰ کا کو بھلائی اور نیکی کی توفیق دینا۔ ــ الشَعرَ: بالوں میں کنگھی کرنا۔ الامرَ: کام کو آسان کرنا۔ عنهُ: کو کھول دینا۔ اِنْسَرَحَت الدابةُ: جانور کا نرم اور تیز چلنا۔ الرجلُ: آدمی کا ٹانگیں کھول کر چت لیٹنا، کپڑے سے نکل کر ننگا ہونا۔ تَسَرَّحَ من المکان: کسی جگہ سے نکلنا۔ ــ عنهُ: کا کھولا جانا۔ ــ الکتّانُ: کتان کے اجزاء کا جدا جدا ہونا۔ السَرْح (مص) جمع سُرُوح: واحد سَرْحَة: مویشی، گھر کا صحن، ہر لمبا درخت یا ہر وہ درخت جس میں کانٹے نہ ہوں۔ خیلٌ سُرُحٌ وناقةٌ سُرُحٌ: تیز و نرم رفتار گھوڑا یا اونٹنی۔ مشیةٌ سُرُحٌ: نرم رفتار۔ عطاءٌ سُرُحٌ: بلا ٹال مٹول فوری بخشش۔ السَارِح (فا) م سَارِحَة: اونٹ چرانے والا چرواہا۔ مویشی کہتے ہیں۔ ماله سارحةٌ ولا رائحة: اس کے پاس کچھ بھی نہیں۔ السَرَاحَ: تسریح کا اسم کہتے ہیں۔ اَفعَلُهُ فی سَرَاحٍ و رَوَاحٍ: میں اسے بسہولت کر لیتا ہوں۔ السَرِیح من الامور: سہل، آسان، جلدی کیا ہوا، جلدی (کام)۔ من الخیل: ننگی پیٹھ کا گھوڑا۔ السریحة ج سَرَائِح: تسمہ جس سے جوتا وغیرہ سیا جائے، کپڑے کا ٹکڑا، تنگ راستہ۔ المِسْرَح جمع مَسَارِح والمِسْرَحة: کنگھا، جس سے بالوں میں کنگھی کی جائے، یا کتان وغیرہ میں کنگھی کی جائے۔ المَسْرَح ج مَسَارِح: چراگاہ، تھیٹر، سٹیج۔ مَسْرَحِیَّة: سٹیج پلے، تمثیل، ڈرامہ۔ المُنْسَرِح: شعری بحروں میں سے ایک بحر جس کا مستعمل وزن مستفعلن فاعلاتُ مُفتَعِلُن ہے۔ السِرْیاح من الخیل: تیز رفتار گھوڑا۔ رجلٌ سِرْیاح: دراز قد آدمی۔

۲۔ السُرحة (ح): جوان گدھی جو ابھی گیا بھن نہ ہوئی ہو۔ السِرحان جمع سِرَاحٍ و سَرَاحٍ و سَرَاحِین (ح): بھیڑیا، شیر، حوض کا درمیان۔ ذَنَبُ السِرحان: صبح کاذب۔ السِرحانة (ح): سرحان کا مؤنث۔

۳۔ السُرحُوب: جمع: سَرَاحِیب (ح): گیدڑ، متناسب الاعضاء لمبا آدمی۔

۴۔ اِسْرِحال (ح): بھیڑیا۔

○ سَرَحَ ۔ سُرُوحًا: جانا، چھوڑنا، ترک کرنا، آزادی سے گشت کرنا، جو پانے کا آزادی سے چرنا، ذہن کا سراسیمہ ہونا۔ سَرِحَ: آزادی، مرضی سے، بغیر پابندی جانا۔ سَرِحَ مَرِحَ: من مانی کرنا۔ سَرَّحَ هُ: مویشی کو چراگاہ میں چرنے کے لئے بھیجنا۔ ــ ہ: کو بھیجنا، کو جانے دینا۔ ــ ها: (بیوی) کو طلاق دیکر چھوڑ دینا۔ ــ هُ: کو چھٹی دینا، کو برخاست کرنا، کو عہدہ سے علیحدہ کرنا، سبکدوش کرنا، آزاد کرنا، رہا کرنا۔ ــ هُ: (آنکھیں) جھٹکنے دینا۔ ــ هُ: (فوج) کو سبکدوش کرنا، خدمت سے سبکدوش کرنا، منتشر کرنا۔ ــ عن: کی پریشانیاں دور کرنا۔ ــ غمومه: کی پریشانیاں دور کرنا۔ ــ هُ: (بالوں) میں کنگھا کرنا۔ ــ شعرہ: بالوں میں کنگھا کرنا، بال بنانا۔ ــ نظرہُ الی: کی طرف دیکھنا۔ اِنْسَرَحَ یُفَکِّرُ: گہرے خیال میں گم ہونا، خیالات میں کھویا ہوا، گم، محو، مستغرق، غافل ہونا، پراگندہ، دماغ ہونا۔ سَرَاح: عورت کو طلاق کے بعد آزاد کرنا۔ اَطْلَقَ سراحَهُ: کو رہا کرنا، آزاد کرنا۔ اِطلاقُ سَرَاحِهِ: کی رہائی، آزادی۔ مُطْلَقُ السراح: آزاد، قید سے رہا۔ سَرِیح اور بائع سَرِیح: پھیری والا، ہاکر (Pedler, hawker) مَسْرَح جمع مَسَارِح: چراگاہ، سٹیج، تھیٹر۔ سین۔ مَسْرَحُ التمثیل: تھیٹر۔ مَسْرَحِي: ڈرامیٹک، تھیٹریکل ڈرامے یا تھیٹر کا، سٹیج کا مَسْرَحِیه جمع مسرحیات: سٹیج پلے، ڈرامہ، تمثیل، تَسْرِیح: برخاستگی، سبکدوشی، خدمات سے سبکدوشی، جمع تَسَارِیح: اجازت، اختیار۔ تَسْرِیحَة جمع تسریحات: بال بنانا (Hair-do) سارح الفکر: سراسیمہ، بٹے ہوئے خیال والا، خیالات میں کھویا ہوا، گم، محو، مستغرق، غافل، پراگندہ دماغ۔ مُنْسَرِح الفکر: ایضاً۔

○ سَارُوخ جمع سَوَارِیخ: راکٹ (Rocket)

سرد: ا۔ سَرَدَ ۔ سَرْدًا و سِرادًا الدرعَ: زرہ بُننا۔ الجلدَ: چمڑا سینا۔ ــ الشیَٔ: میں سوراخ کرنا، کو چھیدنا۔ سَرَّدَ و اَسْرَدَ الادیمَ ونحوَهُ: چمڑا سینا۔ تَسَرَّدَ الدرُّ: موتیوں کا ترتیب سے پرویا جانا کہتے ہیں۔ تسرّد دمعُهُ کماتسرّد اللولو: موتیوں کی طرح آنسوؤں کی لڑی بندھ گئی۔ السَرْد (مص): زرہ، زرہ کی کڑیاں۔ نجومٌ سَرْدٌ: ساتھ ساتھ ایک قطار کے ستارے۔ السَرَّاد: زرہ ساز۔ السِراد و السَرِید: ستال، سراخ یا چھید کرنے کا آلہ، پنچ۔ المِسْرَد بمعنی السِراد: زبان، دہری سلائی کا جوتا، چھلنی (چوڑے سراخ والی) (عام زبان میں)۔ المَسْرُود والمُسَرَّد والمَسْرُودة: زرہ۔

۲۔ سَرَدَ ۔ سَرْدًا و سِرادًا الحدیثَ او القراءة: اچھی طرح بیان کرنا یا پڑھنا، اچھی طرح رواں کرنا۔ ــ الصومَ: لگاتار روزے رکھنا۔ ــ الکتابَ: کتاب کو تیزی سے پڑھنا۔ وسَرِدَ ۔ سَرَدًا: مسلسل روزے رکھنا۔ السَرْد (مص): لگاتار ہونا۔

۳۔ سَرَّدَ و أَسْرَدَ النخلُ: درخت خرما کا پانی نہ ملنے سے مرجھا جانا۔ السَرَاد: پانی نہ دیئے جانے سے پھل کی پژمردگی۔

۴۔ السِرداب جمع سَرَادِیب: تہ خانہ، سرنگ (ع) ایئر ریڈ شیلٹر، ہوائی حملوں سے بچاؤ کی پناہ گاہ۔ (قبو الوقایة من الغارات الجویة)

○ سَرَدَ ۔ سَرْدًا هُ: (کچھ) کو چھیدنا، چیرنا، میں چھید ڈالنا۔ هُ: کو جاری رکھنا (مثلاً گفتگو جاری رکھنا)۔ هُ: (حقائق واقعات) کو ایک ایک کر کے گننا، شمار کرنا، کا ایک ایک کر کے نام لینا۔ هُ: کو پیش کرنا، سے اقتباس پیش کرنا یا کا حوالہ دینا، کی تفصیل بیان کرنا، کو مفصل بیان کرنا یا پوری طرح سے بیان کرنا، کی تفصیلات دینا، کو معقول طور پر پیش کرنا۔ سَرَّدَ هُ: کو چھیدنا، میں چھید کرنا، سراخ کرنا، کو چیرنا۔ سرد: گنتی، شمار، نام پڑھنا، یا لینا، ذکر کرنا، حوالہ دینا معقول اور مفصل پیش کش، سرگذشت، کہانی وغیرہ کی تفصیل، پیشکش، کا ترجمہ، مدلل، منطقی۔ مَسْرَد: (کسی کتاب کا) اشاریہ سَرِیدة المولد: نبی کریم کی ولادت کا یوم منانے کے دوران کیا جانے والا خطبہ یا پیش کیا جانے والا مقالہ جو میلاد النبیؐ سے متعلق ہو۔ سِرداب: تہ خانہ، زیر زمین چیزیں سٹور کرنے کا کمرہ، بیسمنٹ، بیسمنٹ فلیٹ۔ سِردار: سپریم کمانڈر۔ کمانڈنگ جنرل (پہلے زمانہ میں مصر میں)۔

۵۔ سَرْدَجَ هُ: کو نظر انداز کرنا۔

۶۔ السرداح جمع سَرَادِح و سَرَادِیح: (واحد سرداحة): کیلے کے درختوں کا جھنڈ۔ ارضٌ سِرْدَاح: ہموار زمین، دور کی زمین۔ و السِرداحة جمع سَرَادِح و سَرَادِیح (ح): لمبی مضبوط اونٹنی۔

۷۔ سَرْدَقَ البیتَ: میں پردہ لگانا، شامیانہ لگانا، خیمہ لگانا۔ السُرادِق جمع سُرادقات: شامیانہ، خیمہ، اوپر چھایا ہوا غبار یا دھواں۔

۸۔ السَرْدِین (ح): سارڈین (ح): سارڈین (چھوٹی مچھلیاں) واحد سردینة

سرس: ا۔ سَرِسَ ۔ سَرَسًا: بدخلق ہونا، بے عقلی کے بعد عقل مند ہونا، جہالت کے بعد دانا ہونا۔

السَّرِیس: دانا، مقبوضہ چیز کی حفاظت کرنے والا۔

۲۔ سَرْسَرَ الشفرۃَ: دھار تیز کرنا۔ السُّرْسُور: گریبان، خالص ساتھی (کہتے ہیں۔ هو سُرْسُورُ مال: وہ مال کا بہت اچھا منتظم ہے اور اس کے مصالح سے خوب واقف ہے۔) زیرک، سمجھدار۔

۳۔ السِّرْسَام: دماغ کی ایک بیماری (فارسی لفظ)

سرط: ا۔ سَرِطَ ۔ُ و سَرِطَ ۔ سَرْطًا و سَرَطَانًا و تَسَرَّطَ و اِسْتَرَطَ الشیءَ: کو نگلنا۔ اِنْسَرَطَ الشرابُ فی حلقه: حلق میں آسانی سے اتر جانا۔ السِّراط: صاف کھلا راستہ۔ ستراتا کا معرب ہے، جو لاطینی زبان کا لفظ ہے اور اس کا معنی فرش بندھی یا ٹائل لگی سڑک ہے۔ السُّرَاط من السیوف: تیز کاٹنے والی تلوار، کاٹ دار تلوار۔ السُّرَاطِیّ: کاٹ دار تلوار، شمشیر بران، جلد نگل جانے والا، بہت کھانے والا۔ السُّرُط: تیز چلنے والا۔ والسُّرَّاط والسُّرْطَة والسَّرَّاط والسِّرْطِیط: جلد نگل جانے والا، بہت کھانے والا۔ السُّرَّیْطَی: سَرَط کا اسم، نگلنا السَّرَطان: تیز رو۔ فرسٌ سَرَطَانٌ یا سرطانُ الجری: تیز رو گھوڑا۔ المَسْرَط: خوراک نگلنے کی نالی۔ المِسْرَط: خوراک نگلنے کی نالی، تیزی سے کھانے والا۔

۲۔ السَّرَطان: (ح) کیکڑا۔ برج سرطان (فلکیات) پھوڑا جس میں رگیں کیکڑے کی ٹانگوں کی طرح دکھائی دیتی ہیں۔ اسے انگریزی میں کینسر کہتے ہیں۔

۳۔ سَرْطَعَ: ڈر کی وجہ سے سرپٹ دوڑنا۔

۴۔ السَّرْطَل: لمبا اور بے ڈول۔

۵۔ السَّرْطَم: لمبا اور بے ڈول۔ والسِّرْطَم: پیٹو، بہت کھاؤ۔

◯ سَرِطَ ۔ سَرَطًا و سَرَطَانًا و سَرَطَ ۔ُـہ: کو نگلنا، ہڑپ کر جانا۔ تَسَرَّطَ و اِسْتَرَطَ ہ: کو نگلنا و ہڑپ کر جانا۔ سَرَطان جمع سَرَطانات: جھینگا مچھلی، کینسر (طب) برج (فلکیات)۔ سرطان بحری: جھینگا مچھلی۔

سرع: ا۔ سَرِعَ ۔َ و سَرُعَ ۔ُ سُرْعَةً و سِرْعًا و سَرْعًا و سِرْعًا و سَرْعًا و سَرَاعَةً: جلدی کرنا۔ سارَعَ الیه: کی طرف جلد جانا، کی طرف جلدی کرنا۔ ۔و۔ فی الأمر: کی کوشش کرنا۔ أَسْرَعَ فی المشی: جلدی چلنا۔ تَسَرَّعَ الأمرُ: جلدی ہونا۔ تَسَرَّعَ الی الأمر: کی طرف سبقت کرنا، تیزی کرنا۔ تَسَرَّعَ بالامر: کی سبقت کرنا۔ تَسَارَعَ اِلی الامر: کی طرف سبقت کرنا، تیزی کرنا۔ السَّرِع: تیز، جلد باز۔ سَرْعَانَ و سِرْعَانَ و سُرْعَانَ: فتح پر مبنی اسم فعل بمعنی اَسْرِعْ: جلد کر۔ سرعانَ القومُ: اے لوگو! جلد کرو، کبھی تعجب کے لئے آتا ہے۔ جیسے: لَسرعانَ مافعلت: تم نے کیسی جلدی کی۔ چنانچہ لفظ میں خبری اور معنی میں انشائی ہوتا ہے۔ السَّرْعان م سَرْعَی: جلد باز۔ سَرَعانُ و سَرْعانُ القوم اولخیل: سب سے آگے کے لوگ یا گھوڑے۔ جاء فی سَرَعان الناس: وہ پہلے آنے والوں میں آیا۔ السَّرِیع جمع سُرْعان م سَرِیعَة جمع سِرَاع: جلدی کرنے والا۔ شعر کی بحروں میں سے ایک بحر جس کا وزن مُسْتَفْعِلُنْ مُسْتَفْعِلُنْ فَاعِلُنْ ہے۔ المِسْرَع والمِسْرَاع جمع مَسَارِع و مَسَارِیع: خیر یا شر کی طرف جلدی کرنے والا۔

۲۔ السَّرْع جمع سُرُوع: انگور کی شاخ یا ہر تازہ شاخ۔ الأَسَارِیع: کمان کی لکیریں۔ کہتے ہیں۔ قوسٌ ذات أَسَارِیع: لکیروں والی کمان۔ واحد اُسْرُوع و یُسْرُوع (ح): سرخ جسم سیاہ سر والا کیڑا، گھن۔

۳۔ السُّرْعُوفَة (ح): سبز رنگ کا عجیب شکل کا کیڑا جو دوسرے کیڑے مکوڑوں کا شکار کرتا ہے۔

◯ سُرْع و سِرْع جمع أَسْرَاع: باگ، لگام۔ سُرْعَة الخاطر: حاضر دماغی۔ سُرْعة التصدیق: خوش اعتقادی۔ سُرْعانَ ما: کتنی جلدی جلد، جلد ہی، ابھی، تھوڑی دیر میں، بہت جلد، فوراً آناً فاناً۔ السریع: ایکسپریس ٹرین۔ سَرِیعًا: تیز، تیز تیز، تیزی سے، جلدی سے بسرعت، جلد، فوراً، بلا تاخیر۔ سریع التاثر: آسانی سے متاثر ہونے والا، اثر پذیر، فوراً محسوس کرنے والا، حساس۔ سریع التردد: (برقیات) ہائی فریکوئنسی سریع الزوال: عارضی، چندروزہ، ناپائیدار، آنی جانی، گریزپا، برق پا۔ سریع الخاطر: تیز فہم سریع التصدیق: خوش اعتقاد، ضعیف الاعتقاد، بھولا، سریع الطلق (الطلقات): تیز فائر کرنے والا، تیز فائر۔ سریع العَطَب: جلد ٹوٹ جانے والا، نازک، کمزور۔ سریع التَنَقُّل: آسانی سے منتقل ہو سکنے یا کیا جا سکنے والا، جو آسانی سے قابو میں آسکے۔ اَسْرَع: زیادہ تیز۔ ما اسرعَ لمن رأیته: میں نے اسے تھوڑی دیر پہلے دیکھا۔ سِرَاعًا: جلد، تیزی، جلدی میں۔ اِسراع: تیز چلانا، لے جانا یا کرنا۔ مُتَسَرِّع: بڑا تیز، سخت عجلت کا، بڑا جلد باز۔

سرغ: ا۔ سَرِغَ ۔ سَرْغًا: انگور کے گچھے ڈنڈیوں کے ساتھ کھا جانا۔ السَّرْغ جمع سُرُوغ: انگور کی شاخ۔

۲۔ السَّرْغاسُو (ن): نباتات کی ایک قسم جو پانی پر تیرتی رہتی ہے گرم سمندروں میں رہتی ہے۔ السُّرْغُوس (ح): مچھلی کی ایک قسم۔

سرف: ا۔ سَرِفَ ۔ سَرْفًا ۔ سُرِفَتِ السُّرْفةُ الشجرةَ: کیڑے کا درخت کے پتے کھانا۔ ۔تِ الأمُ ولدَها: ماں کا بچے کو زیادہ دودھ پلا کر بیمار کر دینا۔ سَرِفَ ۔َ سَرَفًا الطعامُ: کھانے کو گھن لگنا۔ السُّرْفَة (ح): سرخ جسم سیاہ سر والا کیڑا، گھن۔ اصنعُ من سُرْفَة: سرفتہ سے زیادہ ماہر۔ ــ او الأسروع (ح): لاروا (Larva) السَّرَاف: سرفہ کیڑے کا درخت کے پتوں کو کھا جانا۔ أَرْضٌ سَرِفَةٌ: زمین جہاں سرفہ کیڑے بکثرت پائے جاتے ہیں۔ السَّرِیف: انگور کی بیلوں کی قطار۔

۲۔ سَرِفَ ۔َ سَرَفًا الأمرَ: کو بھلانا، نہ جاننا، کی قلت یا کمی ہونا، کا پاس نہ ہونا کہتے ہیں۔ ما فی عطاء هم مَنٌّ والا سَرَفٌ: وہ عطاء کی جگہ میں غلطی نہیں کرتے کہ غیر مستحق کو دیدیں اور مستحق کو محروم رکھیں۔ اَسْرَفَ فی کذا: میں غلطی کرنا، حد سے تجاوز کرنا، زیادتی کرنا، جاہل ہونا، غافل ہونا۔ مُسْرِف: غلطی کرنے والا، بے حد تجاوز کرنے والا، زیادتی کرنے والا۔ جاہل، غافل۔ السَّرَف: خطا، اعتدال کی حد کو چھوڑنا۔ رجلٌ سَرِفُ الفؤاد: غافل۔ سَرِفُ العقل: کم عقل یا فاسد العقل۔

۳۔ سَرِفَ ۔َ سَرَفًا القومَ: سے تجاوز کرنا۔ ــ الرجُلُ بالخمر: شراب کا عادی اور بہت دلدادہ ہونا۔ أَسْرَفَ المالَ: کو فضول خرچ کرنا۔ ــ فی کذا: میں حد سے تجاوز کرنا اور زیادتی کرنا۔ السَّرَف: حد اور اعتدال سے تجاوز۔ کہتے ہیں: أَکَلَهُ سَرَفًا: اس نے جلدی میں کھایا۔ السَّرُوف: بہت بڑا۔

◯ مُسْرِف: حد درجہ، بے حد، بے اعتدال، حد سے زیادہ، فزوں از حد، فضول خرچ ضائع کرنے والا۔

سرق: ا۔ سَرَقَ ۔ِ سَرَقًا و سَرِقًا و سَرَقَةً و سَرِقَةً و سُرْقَانًا منه الشیءَ و سَرَّقَهُ الشیءَ: کو سے چرانا، کی چوری کرنا کہتے ہیں۔ سرقو اللیلةَ من الشهر: جبکہ اس رات کو بڑی عیش و عشرت میں گزارا ہو۔ سَرَقَتْنِی عینی: میری آنکھ مجھ پر غالب آگئی۔ سُرِقَ الرجلُ: کے گھر میں چوری ہونا۔ ــ صوتُهُ: آواز کا بیٹھنا۔ ایسا شخص مسروق الصوت کہلاتا ہے۔ سَرِقَ ۔َ سَرَقًا الشیءُ: کا پوشیدہ ہونا۔ ــ ت مفاصلُهُ: کمزور جوڑوں والا ہونا۔ سَرَّقَهُ: کی طرف چوری کی نسبت کرنا۔ ــ الشیءَ: چیز چرانا۔ سَارَقَهُ النظرَ: ایک دوسرے کی طرف دزدیدہ نگاہ سے دیکھنا۔ ــ النظر

الیہ: کسی کو دیکھنے کے لئے موقع چرانا، کی طرف دیکھنے کے لئے اس کی غفلت کا منتظر ہونا۔ تَسَرَّقَ: تھوڑا تھوڑا چرانا، ایک ایک کر کے چرانا۔ —— النظرَ او السمعَ: چوری سے دیکھنا یا سننا۔ اِنْسَرَقَ عنهُ: سے پیچھے ہٹنا۔ -- تْ مفاصلهُ: کمزور جوڑوں والا ہونا۔ اِسْتَرَقَ منه الشیَٔ: سے چیز چرانا۔ —— السمعَ: چوری چھپے سننا۔ —— الکاتبُ بعض المحاسبات: کلرک کا بعض حساب ظاہر نہ کرنا۔ السَّرَقَة (مص): چرائی ہوئی چیز۔ السَّارِق جمع سَرَقَة و سُرَّاق و سارقون م سارِقَة جمع سَوَارِق (فا): چور، چوری کرنے والا۔ السَّوَارِق: ہتھکڑیاں، بیڑیاں کہتے ہیں: عَضَّت به السوارقُ: یعنی ہتھکڑیوں نے اسے کاٹا۔ السَّرَّاق: سارق کا مبالغہ کا صیغہ۔ مہا چور، بہت بڑا چور۔ السَّرُوق جمع سُرُق: بمعنی سارق: السُّرَاقَة: چرائی ہوئی چیز۔ المُسْتَرِق (فا): کمزور، ناقص۔ مُسْتَرِق العُنُق: کوتاہ گردن۔

۲۔ السَّرَقَة: جمع سَرَق: ریشمی کپڑے کا ٹکڑا (فارسی لفظ)

۳۔ السُّرْقُع: ترش نبیذ۔

۴۔ السَّرْقِین و السِّرْقِین: گوبر، کھاد۔

○ سَارِقَ النومَ: ہلکی نیند لینا۔ اِسْتَرَقَ السمعَ: چھپ کر سن گن لینا، کن سوئیاں لینا (ریڈیو، ٹیلی فون) پر سرکاری سامع کا کام کرنا، سامعی کرنا، کو مانیٹر کرنا۔ اُسْتُرِقَ الانفاسَ: سانس پھول جانا، ہانپنا، کی سانس پھولنا۔ مَسْرُوقات: مسروقہ اشیاء مُنْسَرِقُ القوة: کمزور، ضعیف، مضمحل، ناتواں، سخت تھکا ہوا۔

سرک: سَرِكَ - سَرَكًا: کمزور جسم والا ہو جانا، قوت کے بعد بدن کا کمزور پڑ جانا۔ سَرُوكَ و تَسَرُّكَ: کمزوری یا تھکاوٹ کی وجہ سے بے ڈھنگا یا آہستہ چلنا۔

○ سِرْك: سرکس، (فرانسیسی) (Cirque)

سَرْکِی: (ترکی Sergi) ہنڈی جو حامل کو قابل ادا ہو۔ (Bill of exchange)

سرم: سَرَمَهُ فتَسَرَّمَ: کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا، کا ٹکڑے ٹکڑے ہو جانا۔ السُّرْمُ جمع أسْرَام (ع ا): مستقیم آنت اور مقعد کا کنارہ یا حصہ۔ عوام اسکی ادائیگی صاد سے کرتے ہیں۔ السَّرَم: دبر کا درد۔ السُّرمان و السِّرمان (ح): زرد یا سیاہ بھڑ۔

۲۔ السَّرْمُوجة: ایک قسم کا جوتا۔ عوام کے نزدیک سرمایہ جو اسے صں سے ادا کرتے ہیں (فارسی لفظ)

۳۔ السَّرْمَدُ: دائم، ہمیشہ۔ لیلٌ سَرْمَدٌ: لمبی رات۔ السَّرْمَهِیّ: جس کا نہ اول ہو نہ آخر۔

○ سَرْمَد: نہ ختم ہونے والا عرصہ، دوام، ابد، ابدیت۔ سَرْمَدی: ازلی ابدی دائمی، امٹ۔

۴۔ تَسَرْمَطَ الشعرُ: بالوں کا ہلکا اور کم ہونا۔ السَّرْمَط و السُّرَامِط و المُسْرَمَط و السَّرْمَطِیط: ہر لمبی چیز۔ السَّرَوْمَط بمعنی سَرْمَط، چادر یا پوشش۔ رجل سَرَومط: ہر چیز نگل جانے والا۔

۵۔ السَّرْمَق (ن): ایک سبزی۔

سره: ۱۔ سَرْهَدَ السنامَ: کوہان کاٹنا۔ — الصبیَ: بچہ کو اچھی طرح خوراک دینا۔ السَّرْهَد: کوہان کی چربی۔ ماءٌ سَرْهَدٌ: بہت پانی۔ المُسَرْهَد (مفع): فربہ، موٹا۔

۲۔ سَرْهَفَ الغذاءَ: غذا کو عمدہ بنانا۔ الصبیَ: بچہ کو اچھی طرح خوراک دینا۔

○ سَرَنْدِیب: سیلون Ceylon

سرو: جمع۔ واحد سروة: سدا بہار سرو۔

سرا: سَرَا و سَرُوَ - وسَرِیَ - سَرْوًا و سَرَاوةً و سَرًا و سَرًی و سَرَاءً: مروت وسخاوت والا ہونا۔ سُرِّیَ القومُ: قوم کے سردار کا مارا جانا۔ سَارَی مُسَارَاةً: ایک دوسرے پر فخر کرنا۔ تَسَرَّی تَسَرِّیًا: بناوٹی مروت و سخاوت دکھانا، لونڈی بنانا۔ اِسْتَرَی اِسْتِرَاءً: اختیار کرنا۔ —— الموتُ القومَ: قوم کے سرداروں میں موت واقع ہونا۔ السَّرْو (مص) فضل، مروت میں سخاوت۔ السَّرَاة جمع سَرَوَات: پیٹھ، دن کی چڑھائی۔ من الطریق: راستہ کا بلند اور بڑا حصہ۔ سَرَوَاتُ القوم: قوم کے سردار یا سربراہ۔ السَّرِیّ جمع سُرَی و سُرَاة و أسْرِیاء و سُرَوَاء م - سَرِیَّة جمع سَرِیَّات و سَرَایا: شرف میں مروت والا یا مروت میں سخی۔ شریف سخی، سردار، اچھی چیز۔

۲۔ سَرَا - سَرْوًا: تِ الجرادةُ: ٹڈی کا انڈے دینا۔ السِّرْوَة (ح): ٹڈی جب کیڑا ہو۔

۳۔ سَرَا - سَرْوًا و سَرَّی تَسْرِیَةً و أسْرَی إسراءً الثوبَ عنه: کے کپڑے اتارنا۔ سُرِّیَ و انْسَرَی انسراءً عنهُ الهمُّ: سے غم کا جاتا رہنا۔

۴۔ السَّرْو: سرو کا درخت واحد (مو): موسیقی کے صندوق کی آواز دار سطح میں سوراخ جو گول نہ ہو۔ السَّرْوَة و السِّرْوَة و السُّرْوَة جمع سِرًی و سُرًی: چھوٹا تیر، بعض کے نزدیک چوڑے پھل کا تیر۔ السَّرْوِیَة: صنوبر، سرو، وغیرہ قسم کے درختوں کا قبیلہ۔

۵۔ سَرْوَلَهُ: کو پاجامہ پہنانا۔ تَسَرْوَلَ: پاجامہ پہننا۔ السِّرْوَال و السِّرْوَالَة و السِّرْوِیل جمع سَرَاوِیل و سراویلات: پاجامہ، مونث ہے کبھی مذکر بھی استعمال کیا جاتا ہے (فارسی لفظ)۔ فرسٌ مُسَرْوَل: بازوؤں اور رانوں سے آگے بڑھی ہوئی سفیدی والا گھوڑا۔ حمامة مُسَرْوَلة: فاختہ، کبوتر جس کی ٹانگوں میں پر ہوں اور لگتا ہو جیسے پاجامہ ہے۔

○ سَرَّی عنه / عن قلبه: کو پریشانیوں سے چھٹکارا دلانا، کی پریشانیاں رفع کرنا، زائل کرنا۔ سَرَّیَ همومَه: بھی معنی۔ سُرِّیَ عنه / عن نفسه: (غم، ملال خوف وغیرہ کا کسی کا پیچھا چھوڑنا، دوبارہ دلجمعی، اطمینان، سکون حاصل کر لینا۔ انْسَرَی عنه: بمعنی سُرِّیَ عنه۔ سَرِیّ جمع سُرَواءُ أسْرِیاء و سَرَاة: بلند رتبہ، بلند، عالی دماغ، شریف، ممتاز شخصیت، مشہور جمع سراة: ممتاز افراد، زعماء، سرکردہ طبقہ، بالائی سطح۔ سَرَاة جمع سَرَوات: پہاڑی، پیٹھ، چیف، سربراہ۔ سَرَوَاتُ القوم: قوم کے رہنما۔ تَسْرِیَة جمع تسریات: تفریح، کھیل۔

سری: - سَرَی - سُرًی و سَرْیَةً و سُرْیَةً و سِرَایَةً و سَرَیَانًا و مَسْرًی و اسْتَرَی: رات میں چلنا۔ سارٍ جمع سُرَاة: رات میں / کو چلنے والا۔ و۔ به: کو رات کو سفر کرانا۔ سَرَّی قائدَ الجیش: کمانڈر کا دستہ فوج بھیجنا۔ سَارَی صاحبَهُ: کے ساتھ ساتھ رات میں چلنا۔ أسْرَی إسْرَاءً: رات میں چلنا۔ هُ و أسْرَی به: کو رات کے وقت چلانا۔ السُّرَی و السَّرَیَان و السُّرْیَة: (مصادر) رات کو چلنا، کہتے ہیں۔ عند الصباح یحمدُ القومُ السُّرَی: مراد مشقت برداشت کرنے سے ہی راحت کی جا سکتی ہے۔ اِبْنُ السُّرَی: رات کا مسافر۔ السَّرَّاء: رات کو بہت چلنے والا۔ الساری (فا) جمع سُرَاة و المُسَاری و المُسْتَرِی (ح): شیر۔ السَّارِیَة: مونث (السلوی کا): و۔ جمع سَوَارٍ: رات کو چلنے والی جماعت۔ رات کو آنے والا بادل۔ السَّرِیَّة جمع سَرَایا: فوج کا دستہ۔

۲۔ سَرَی - سُرًی و سَرْیَةً و سُرْیَةً و سِرَایَةً و سَرَیَانًا و مَسْرًی الهمُّ: غم کا جاتا رہنا۔ سُرِیَ عنه: سے غم یا غصہ کا زائل ہونا۔ سَرَّی عنه او عن قلبه: کا غم و فکر دور کرنا۔

۳۔ سَرَی - سُرًی و سَرْیَةً و سُرْیَةً و سِرَایَةً و سَرَیَانًا و مَسْرًی عِرقُ الشجرة: درخت کی جڑیں زمین کے اندر پھیلتی چلی گئیں۔ —— الدمُ فی العروق: خون کا رگوں میں برابر دوڑنا۔ کہتے ہیں۔ سَرَی الجرحُ إلی النفسِ: زخم کا اثر انداز ہو کر

جان لیوا ہونا۔(وہ زخموں کی تاب نہ لا کر چل بسا (اردو محاورہ) الامراضُ الساریۃُ (طب) : متعدی بیماریاں۔السَّرِی جمع أَسْرِیَۃِ و سُرْیَان : چھوٹی نہر۔

۴۔أَسْرَی الرجُلُ : کا کشادہ، اونچی زمین کی طرف جانا۔ تَسَرَّی و اِنْسَرَیَ : دیکھو (سرو) لسَّرَاۃ: ہر شۓ کا بلند حصہ۔سَرَاۃُ الجبل: پہاڑ کی چوٹی۔الضحی : چاشت کا شروع۔ السَّارِیَۃ جمع سَوَارِ : ستون۔ — عند الملاحین: ملاحوں کی اصلاح میں مستول
السَّرِی: دیکھو (سرو) لمَسْرَی او اللاَّحِب (ف) : رات کو روانہ ہونے کی جگہ۔

۵۔السِّرِیَۃ (ح) : ٹڈی کا بچہ۔السَّرَایَۃ والسَّرَایا جمع سَرَایَات: قصر شاہی، حکومت کے محکموں کی جگہ (فارسی لفظ) لسَّرِیَّہ جمع سَرَایا : تیر کا چھوٹا گول پھل۔

۶۔السریالیۃ: ۱۹۲۴ء میں جنم لینے والا، مکتب فکر جس کا رجحان منطق سے متعلق ہر دلچسپی کو نظر انداز کرنا تھا۔

○ سَرَی ۔سُرًی و سَرَیَانًا و مَسْرًی : رات کے وقت سفر کرنا، رات کو روانہ ہونا، گردش کرنا، برقی رو کا بہنا۔— من: سے نکلنا، باہر جانا۔—: پھیلنا، قانونی ہونا، کا قانونی طور پر جواز ہونا، موثر ہونا، نافذ ہونا (علی) کے لئے۔— علی: پر اثر انداز ہونا، پر لاگو ہونا۔— فی: میں سرایت کرنا، کے اندر دور تک چلے جانا (جذبہ، احساس کا)۔الی نفسہ: کی روح میں رچ بس جانا، سرایت کرنا۔سَرَی سُرَاہ: اپنا رات کا راستہ طے کرنا۔سری مفعولُہ: کا قانونی، موثر، نافذ ہونا۔أَسْرَی: رات کو سفر کرنا۔أسری بہ: کو رات کے وقت سفر کرانا۔سَرِی جمع اَسرِیۃ و سُرِیان: ندی، کھاڑی، نالہ۔ آبجو۔سَرِیۃ: (فوجی) فوج کا وہ حصہ جو علیحدہ کر کے کسی مہم پر بھیجا جائے، فوجی دستہ، چھاپہ مار پارٹی، کمپنی (عسکری) سریہ خَیَّالۃ: گھڑ سواروں کا رسالہ Cavalary Squadron سَرِیۃُ الطائرات: ہوائی جہازوں کا پرہ۔سَرَیَان: پھیلاؤ، انتشار، قانونی جواز، موثر ہونا، نافذ العمل ہونا۔
مَسْرَی محمد: یروشلم، جہاں سے نبی کریم ساتویں آسمان کو جاتے ہوئے رات کے سفر پر روانہ ہوئے تھے۔إسراء: رات کا سفر۔الاسراء: نبی کریم کا آدھی رات کے وقت ساتویں آسمان کی جانب سفر۔سارٍ جمع سُرَاۃ: رات کو سفر کرنے والا، رات کے وقت رنگ رلیاں منانے والا۔ رات کا باز، شاہین، شکرا، چھوت کی یا متعدی (بیماری)، نافذ العمل، موثر، قانونی ساری المفعول، موثر، قانونی۔سَارِیَۃ : مزاج کی کیفیت یا فضا جو ایک کمرہ میں عام ہو یا پھیل گئی ہو۔ جیسے ساریۃ من الجھامۃ: چھائی ہوئی اداسی۔سُرِیان (اسم جمع) شامی، شام کے باشندے، مشرقی شام کے گرجا کے ارکان۔سُرِیانی: شامی، مشرقی شام کے گرجا کا ایک رکن۔سریاوران: زمانہ گزشتہ میں ایڈجوٹنٹ جنرل۔

سسب: السَّاسَب، السَّیْسَب والسیسب (ن) : ایک درخت جس کی لکڑی سے تیر بناتے ہیں۔السَّیْسَبَان (ن): ایک درخت کا نام جس کے بیج سے مثانہ کی پتھری ریزہ ریزہ کرنے کا علاج کیا جاتا ہے۔

سط: الأسط: لمبی ٹانگوں والا آدمی۔السُّلَّطُ: ظالم لوگ۔

سطب: المَسْطَبَۃ والمِسْطَبَۃ جمع مَسَاطِب (ص کے ساتھ زیادہ بلیغ ہے)، چبوترہ، اہرن، کہکشاں (فلکیات) سائلوں اور غریبوں کے جمع ہونے کی جگہ، سرائے، ایک دیوار کے ساتھ تنگی بنچ۔

سطح: سَطَحَ ۔سَطْحًا ہُ : کو بچھانا، پچھاڑنا، لتاڑنا۔— البیتَ: گھر کی چھت ہموار کرنا۔— الناقۃَ: اونٹنی کو بٹھانا۔سَطَّحَ البیتَ: گھر کی چھت ہموار کرنا۔— ناقۃَ: اونٹنی کو بٹھانا۔تَسَطَّحَ: ہموار ہونا۔اِنْسَطَحَ: چت لیٹنا اور نہ ہلنا، پھیلنا۔السَّطْح (ص) : جمع سُطُوح: مکان کی چھت، ہر بلند اور اوپر سے چوڑی چیز۔— عند الحکماء: فلاسفہ کی اصطلاح میں وہ چیز جس کے تمام حصے برابر ہوں، کچھ اونچے اور کچھ نیچے نہ ہوں۔اسے بسیط بھی کہتے ہیں۔ سطح الجلد (طب) : کھال کا ظاہری حصہ۔السطیح: پھیلا ہوا، کمزوری یا بیماری کے سبب سستی سے اٹھنے والا۔— و السَّطِیحَۃ: مشک السُّطَّاح: واحد سُطَّاحۃ: زمین پر پھیلی ہوئی گھاس یا بیل۔المِسْطَح: برابر کرنے کا اوزار، بیلن، خیمے کا ستون، کھلیان، خرمن۔— والمِسْطَاح: کھجور کی شاخوں کی چٹائی، کھجوروں، انجیر اور انگور سکھانے، خشک کرنے کی جگہ۔ کہتے ہیں: رأیتُ الارضَ مساطِحَ: میں نے دیکھا زمین میں کوئی چراگاہ نہیں۔ایسی زمین کو ہموار چھتوں والے مکانات سے تشبیہ دی گئی ہے۔المُسَطَّح (ہ): ہموار، برابر، چپٹی جمع مسطحات: سطح۔قلم مسطح چپٹا پاؤں۔انف مُسَطَّحٌ: بالکل چپٹی ناک۔

○ سَطَحَ ۔سَطْحًا (ہ) : کو پھیلانا، کھولنا، ہموار کرنا، برابر کرنا، چوڑا کرنا، یکساں کرنا۔— ہُ: کو زمین پر گرانا، پچھاڑنا۔سَطَّحَ: بمعنی سَطَحَ ہ تَسَطَّحَ : پھیلنا، کھلنا، ہموار ہونا، برابر ہونا، پیٹھ کے بل لیٹنا۔اِنْسَطَحَ: پھیلنا، کھلنا، چت لیٹنا، کاہل ہونا، سست ہونا۔

سطح: (سپاٹ) چھت، چبوترہ، روش، عرشہ جہاز (Deck) سطحُ البحر: سطح سمندر۔سَطْحٌ مائِلٌ: ڈھلواں میدان (Inclined Plane) سطحی: خارجی، بیرونی، چپٹی، سطحی، اوپری۔سطحیات: سطحی یا اوپری باتیں۔

سطر: ۱۔سَطَرَ ۔سَطْرًا ہُ : کو لکھنا۔سَطَّرَ: افسانے لکھنا، قصے تصنیف کرنا۔— القرطاسَ: سطریں برابر کرنے کے لئے کاغذ پر لکیریں کھینچنا۔ عام لوگ کہتے ہیں: سَطَّرَ العبارۃ: عبارت لکھنا۔ سطّر القاریٔ: قاری کا ایک سطر پڑھ کر بعد کی سطر کی طرف منتقل ہونا۔— علیہ: سے بے اصل اور زٹلیات سے مشابہ باتیں بیان کرنا۔أَسْطَرَ: پڑھنے میں غلطی کرنا۔اِسْتَطَرَ: لکھنا۔السَّطْر: لکیر، لکھائی۔—و السَّطَر جمع أَسْطُر و سُطُور و أسطار و جمع الجمع اساطیر: قطار۔السُّطُر: بناوٹ اور جھوٹ سے آراستہ باتیں۔السُّطْرۃ: آرزو، امید، خواہش۔الاسطار، والأسطار: (نیزہ کے ساتھ) جمع أسطار: لکھی ہوئی چیز۔الأُسْطُور والأُسْطِیر جمع اساطیر: لکھی ہوئی چیز۔الأُسْطُورہ والأُسْطِیرَۃ جمع أَسَاطِیر: لکھی ہوئی چیز، بے بنیاد بات کہتے ہیں۔اِنْ ھٰذا اِلاَّ أَسَاطِیرُ الاوّلِین: یہ تو پہلے لوگوں کی گھڑی ہوئی حیرت انگیز باتیں ہیں، جن کی کوئی اصل و بنیاد نہیں۔المَسْطَرۃ والمِسْطَرَۃ جمع مَسَاطِر: کاغذ پر لکیریں کھینچنے کا رولر، چپٹی، رول، عوام کے نزدیک سامان کا تھوڑا سا حصہ تاکہ وہ نمونہ ہو اور اس کا وصف اس سے معلوم ہو۔المُسْتَطَر: مکتوب، لکھا ہوا۔المِسطار: پرکار۔

۲۔سَطَرَ ۔سَطْرًا ہُ بالسیف: کو تلوار سے کاٹنا۔— الرجُلَ: کو پچھاڑنا۔السَّاطِر والسَّطَّار: قصائی، قصاب۔السَّاطُور جمع سَوَاطِیر: گوشت کاٹنے یا ہڈی توڑنے کا قصاب کا بگدا۔المُسْطار و المُسطارۃ و المِسطار والمِسطارۃ: تیز شراب جو پینے والے کو پچھاڑ دے، پکانے سے پہلے انگور کا شیرہ، بلند غبار۔

سطع ۱۔سَطَعَ ۔سَطْعًا و سُطُوعًا و سَطِیعًا الغبارُ او الرائحۃُ او النورُ: غبار، بو یا روشنی کا بلند ہو کر پھیل جانا۔— سَطَعًا: دراز گردن ہونا۔أسْطَع م سَطْعَاء: دراز گردن (والا)— رأسَہُ: گردن دراز کر کے سر اوپر کرنا۔سَطَعَ ہُ: کو بلند کرنا، پھیلانا، اٹھانا

السَطع (مص): غبار، روشنی، یا برق جو اونچی ہو کر پھیل جائے۔ السِطَاع: جمع سُطُع و اُسْطِعَة (ح): لمبا اونٹ، خیمہ یا گھر کا بلند ترین ستون۔ السَطِیع :صبح، لمبا، دراز۔ المِسْطَع :خوش بیان، فصیح۔ خطیبٌ مِسْطَع و مِصْقَع: خوش بیان خطیب

۲۔ سَطَعَ - سَطْعًا و سُطُوعًا و سَطِیعاً بیدیہ :دونوں ہاتھوں سے تالی بجانا۔ ـــ سَطْعًا الشیءَ: کو چھونا۔ السَطع : تالی، تالی بجانے یا تیر پھینکنے کی آواز۔

۳۔ سَطَعَ - سَطْعًا البعیرَ :اونٹ کی گردن یا پہلو پر لمبا داغ لگانا۔ سَطَّعَ البعیرَ :اونٹ کی گردن یا پہلو پر لمبا داغ لگانا۔ السِطَاع: جمع سُطُع و اُسْطِعَة:اونٹ کی گردن یا پہلو کا لمبا داغ۔

○ سَطَعَ - سَطْعًا و سُطُوعًا :اٹھنا، (گرد و غبار اور خوشبو) کا پھیلنا، چمکنا، تابندہ، درخشاں ہونا، چمکدار، روشن، منور، تابان ہونا، واضح، صاف، آشکار ہونا۔ سَطَع: چمک، تابندگی، درخشانی، چمکداری، روشنی، دبک، تنویر، درخشانی، تابندگی۔ سَطَع :دھک دھک، گدا کا، بھدا کا، دھڑام سے گرنا۔ سطُوع بمعنی سَطَع: اَسْطَع :زیادہ چمکدار، زیادہ روشن، روشن تر، واضح تر، صاف تر، ظاہر تر۔ سَاطِع جمع سَوَاطِع: چمکدار، روشن، چمکیلا، چمکدار، تابان، تابندہ، روشنی دینے والا، واضح، صاف، ظاہر، بدیہی، بیّن (ثبوت)

سطل :۱۔ سَطَلَ - سَطْلاً هُ الدواءُ :دوا کا کسی کو مدہوش کرنا، نشہ دینا۔ ـــ هُ:کو ششدر کرنا، اچنبھے میں ڈالنا، سخت حیران کرنا۔ اِنْسَطَلَ و اِسْتَطَلَ :ششدر ہونا، حیران ہونا۔ تَسَیْطَلَ :کہتے ہیں۔ جاء بِتَسَیْطُلٍ :وہ اکیلا آیا اس کے پاس کچھ بھی نہیں تھا۔ الساطِلُ من الغبار : بلند غبار۔ السَطْل : لمبا، دراز قد آدمی۔ السَطْلَة والمسطُوْل :بیوقوف۔ (عام بول چال میں)

۲۔ السَطْل جمع اَسْطَال و سُطُول :تانبے وغیرہ کا ایک دستے والا برتن، بالٹی، ڈول (فارسی لفظ) السَیْطَل بمعنی السَطْل: کہتے ہیں کہ السیطل تسلے کو کہتے ہیں۔ الاسطول جمع اساطیل :بحری یا ہوائی جہازوں کا بیڑہ۔ اسطولٌ بحریٌّ : بحری بیڑہ۔ اسطولٌ جوّیٌّ :ہوائی جہازوں کا بیڑہ۔

○ سَطَلَ سَطْلاً هُ: کو نشہ چڑھانا، مخمور کرنا، مدہوش کرنا۔ سَطِلَ نشہ ہو جانا، کا مخمور ہونا، مدہوش ہونا۔ سَطْل: جمع اَسْطَال و سُطُول بالٹی، ڈول، لکڑی یا دھات کی بالٹی۔ bucket

سطم : ۱۔ سَطَمَ - سَطْمًا الباب : دروازہ بند کرنا۔ عوام کہتے ہیں۔ سطم فاہ و سطم الثقب :منہ بند کرنا، سوراخ بند کرنا۔ (سریانی لفظ) السِطام :بوتل کا ڈاٹ یا کارک۔

۲۔ السُطُم :جڑیں۔ السِطَام :آگ ہلانے کی کریلنی۔ ـ والسِطَم: تلوار کی دھار۔ الاسطام: کریلنی۔ الأُسْطُمّ و الأُسْطُمَّة من کل شیء جمع أَساطم: ہر چیز کا درمیانی اور بڑا حصہ۔ ـــ من البحر :سمندر کی گہرائی۔ اسی سے ہے۔ ولیل طَمَا اُسْطُمُّهُ: رات کی تاریکی بڑھ گئی۔ اُسْطُمَّةُ القوم :قوم کے اکٹھے ہونے کی جگہ یا اجتماع، قوم کے اشراف کہتے ہیں۔ هو فی أسطمة قومه :وہ اپنی قوم کے اشراف میں ہے۔

○ سِطام :بلگ، ڈاٹ کاگ۔ Stopper

سطن: الساطِن: خبیث الأُسْطُون من الجمال: لمبی گردن والا اونٹ۔ الأُسْطُوانَة جمع أَساطین و أَساطِنَة: ستون، تھم، جانور کی ٹانگ۔ المُسْطَنّ: لمبی ٹانگوں والا۔ المُسْطَنَّة: کہتے ہیں۔ أَسَاطِینُ مُسْطَنَّةٌ :مضبوط ستون۔

○ اُسطوانة جمع اُسطوانات :ستون، تھم، کھمبا، لاٹھ، سلنڈر (انجن کا) فونوگراف ریکارڈ، جمع اساطین: بلند ممتاز شخصیات، ستارے، مشہور شخصیتیں، حکام، ارباب اختیار۔ اساطین الفن :عظیم فنکار (لوگ) اُسْطُوانی :سلنڈر کا، سلنڈر سے متعلق۔

سطا: سَطَا - سُطُوًا و سَطْوَةً به و علیه :کو حملہ کر کے مغلوب کرنا۔ ـــ الفرسُ: گھوڑے کا چوڑے چوڑے قدم اٹھاتے ہوئے دوڑ پڑنا۔ ـــ الماءُ: پانی کا زیادہ ہونا۔ ماسطوتُ فی طعام أحدٍ :میں نے کسی کا کھانا نہیں کھایا۔ سَاطَی الرجُلَ :سے سختی یا نرمی کا برتاؤ کرنا۔ (ضد) أَسْطَی اِسطاءً علیه بمعنی سطا۔ السَاطِی (فا) :دور دور قدم رکھنے والا گھوڑا۔ دوڑتے ہوئے اپنی دم اوپر اٹھانے والا گھوڑا۔

○ سَطَا - سُطُوًّا و سَطْوَةً ب / علی :پر اچانک حملہ کرنا اور قبضہ کرنا، پر جھپٹا مارنا، کو چنگل مار کر دبوچ لینا، کی گت بنانا، پر حملہ کرنا (صلہ علی) -- علی : (کسی جگہ) نقب لگانا، سیندھ لگانا، چوری کرنا -- علی (کسی جگہ) میں بہ زور داخل ہونا، زبردستی گھس جانا۔ سَطْو حملہ، نقب زنی، سیندھ۔ سطوة جمع سَطَوَات: حملہ، اثر، اختیار، اقتدار، احتمال، مفروضہ، دیدہ دلیری، شوخ چشمی، غرور، تکبر، نخوت، قوت، طاقت۔

سع: ۱۔ سَعْسَعَ و تَسَعْسَعَ فلانٌ :بہت بوڑھا ہونا۔ ـــ الشیخ :بوڑھے کا بڑھاپے کی وجہ سے لڑکھڑانا، قریب قریب قدم رکھنا۔

۲۔ سَعْسَعَ رأسَهُ: سر کو تیل سے تر کرنا۔

۳۔ السُعْسُع (ح): بھیڑیا۔

سعب: تَسَعَّبَ الشیءُ: لچلچا، لچیلا، لچک دار ہونا، ربڑ کی طرح ہونا، کھنچتا چلا جانا۔ اِنْسَعَبَ الماءُ :بہنا۔

سعتر: السَعْتَر او الصَعْتَر (ن) :پہاڑی پودینہ۔ السَعْتَرِی او الصَعْتَرِی :سخی، بہادر، چالاک۔

سعد : ۱۔ سَعَدَ - سَعْدًا و سُعُودًا الیومُ :مبارک ہونا۔ سَعِدَ - وسُعِدَ سَعَادَةً :نیک بخت ہونا، خوش نصیب ہونا۔ سَعِید جمع سُعَداء و مَسْعُود جمع مَسَاعِید : نیک بخت، خوش نصیب۔ اَسْعَدَهُ اللّٰهُ: اللہ اس کو نیک بخت کرے۔ ایسا شخص مَسْعُود کہلاتا ہے۔ اُسے مُسْعَد نہیں کہتے۔ تَسَعَّدَ : مبارک ہونا۔ اِسْتَسْعَدَ بالشیءِ :کو اپنے لئے مبارک خیال کرنا۔ کہتے ہیں: اسْتَسْعَدَ فلانٌ برُؤیة فلان :اس نے فلاں شخص کو دیکھنا مبارک سمجھا۔ السَعْد جمع أَسْعُد و سُعُود :برکت، خوش نصیبی۔ سَعْدَیْكَ کہتے ہیں۔ لبَّیْكَ و سَعْدَیْك :میں تمہاری خدمت کے لئے بار بار حاضر ہوں۔ السعادة :خوش بختی۔ تعظیم کا لفظ ہے۔ بعض عالی منصب اور بڑے لوگوں کے لئے بولا جاتا ہے۔ چنانچہ کہتے ہیں۔ سَعَادَةُ فلان ، صاحبُ السعادة اور اصحاب السعادة۔ سَعْدان: اِسعاد: کا اسم ہے۔ کہتے ہیں۔ سبحان اللّٰه و سُعْدانه :میں اللہ تعالی کی تسبیح کرتا ہوں اور اطاعت کرتا ہوں۔ مفعول مطلق ہونے کی وجہ سے منصوب ہے۔ السُعُودة :نحوست کا الٹ۔

۲۔ سَاعَدَهُ علی الامر: کی کسی کام میں مدد کرنا۔ سَعَدَه علی الامر :کی کسی کام میں مدد کرنا۔ السَاعِد (فا) جمع سَوَاعِد: سردار کہتے ہیں۔ مالهم ساعد یعتمدونه : ان کا کوئی سردار نہیں کہ اس پر بھروسہ کریں۔ کلائی۔ کہتے ہیں۔ شَدَّ اللّٰه علی سَاعِدك: اللہ تمہاری مدد کرے۔ ساعِدا الطیر پرندے کے بازو۔ کہتے ہیں۔ طائرٌ شدید السواعد :مضبوط بازو والا پرندہ۔ السَاعِدة :چرخی کا ڈنڈا۔ سواعد کا واحد، نہر یا سمندر میں پانی جانے کا نالہ۔ ہڈی کے مغز کی نالی، تھن کے دودھ کی نالی۔ بازو بند۔

۳۔ تَسَعَّدَ الراعی :چرواہے کا سعدان گھاس کی چراگاہ تلاش کرنا۔ السُعْد (ن): سرد (cyperus) (ایک درخت) السُعَادَی :زخم بھرنے والی ایک

خوشبودار گھاس (ن) ایک پودا۔ السَّعْدان (ن): ایک خار دار بوٹی جو اونٹ کی مرغوب غذاء ہے۔ اس بارے میں ضرب المثل ہے۔ مَرْعًى ولا كالسَّعْدان: (ایک چیز کی عمدگی اور دوسری پر برتری ظاہر کرنے کے لئے بیان کی جاتی ہے۔)

۴۔ سُعُودُ النجوم (فلکیات): دس ستارے جن میں سے ہر ستارہ سَعْد کہلاتا ہے۔ السَّعْدان (ح): بے دم کا بندر، بوزنہ۔ السَّعْدانة (ح): کبوتر۔ سَعْدَانَةُ الثَّدْيِ: پستان کا سرا یا اس کے آس پاس کی سیاہی۔

⊙ سَعِدَ - و سَعُدَ سَعْداً و سَعادةً: خوش ہونا، مسرور ہونا، خوش آنند ہونا، خوش قسمت ہونا، خوش نصیب ہونا۔ سُعِدَ بـ: کسی چیز کے ملنے یا اس میں شرکت کی سعادت حاصل کرنا۔ سَاعَدَهُ: کی مدد کرنا، کو امداد دینا، کی اعانت کرنا (فی / علی: میں، سے) ــــ هُ: کا ہاتھ بٹانا۔ (فی / علی میں) ـــ هُ: کی تائید کرنا، حمایت کرنا، کی پشت پر ہونا یا کی پشت پناہی کرنا۔ (علی / فی میں) ــ علی / لِ / فی: کا سبب بننا۔ میں ممد ہونا، کا باعث ہونا۔ علی / فی: کی مدد کرنا، ہمت افزائی کرنا، ہمت بڑھانا، کی جرات دلانا۔ أَسْعَدَهُ: کو خوش کرنا، مسرور کرنا، کی مدد کرنا۔ أَسْعَدَهُ الحظُّ: سعادت حاصل کرنا (ب کی)۔ سَعْد: خوش قسمتی، خوش بختی، خوش نصیبی۔ الْهَيْئَةُ السَّعْدية: سعدین (مصر کی ایک سیاسی تحریک) السَّعْدِيُّون: سعدی، سعد زغلول (۱۸۵۶-۱۹۲۷) کے حامی، پیرو۔ سَعِيْدٌ جمع سُعَداء: مسرور (ب، پر کے متعلق) منور، تاباں، چمکدار، روشن، مبارک، مسعود، خوش قسمت، خوش بخت، خوش نصیب، موزوں، برمحل، برمحل، باموقع، مناسب حال۔ سَعِيدُ الذكر: مقدس یاد کا حامل، مرحوم۔ سَعَادَة: خوشی، سعادت، انتہائی خوشی، مسروری، خوش قسمتی، کامیابی، فروغ، پاشا کا لقب۔ سعادةُ (نام) افسران بالا کا خطاب (شام، لبنان میں) سعادتکم: والاحضرت۔ صَاحِبُ السعادة: والاحضرت۔ دار السعادة: (استنبول کا قدیم نام) سعودی: سعودی۔ المملكةُ العربيةُ السعودية: سعودی عرب۔ سَعْدَانٌ جمع سَعَادين: بوزنہ، بے دم کا بندر۔ سَعْدَانةٌ جمع سَعْدانات: سر پستان، بھٹنی، چوچی۔ سعدانة الباب: دروازہ کا دستہ، لٹو، موٹھ۔ أَسْعَد: زیادہ خوش، زیادہ خوش نصیب۔ سَاعِدٌ جمع سَوَاعِد: بازو کا اگلا حصہ (کہنی سے کلائی تک) هو ساعده الايمن: وہ اس کا دست راست ہے، وہ اس کے لئے ناگزیر ہے۔ اِشْتَدَّ سَاعِدُهُ: مضبوط و طاقت ور ہونا۔ فَتَّ في ساعده: کو کمزور کرنا۔ سَاعِدة جمع سواعد: معاون دریا۔ مَسْعُود جمع مَسَاعِيد: خوش، خوش قسمت، خوش نصیب، مبارک، مسعود۔ مساعد: مددگار، مدد، اسسٹنٹ (صفت و اسم) ایڈجوٹنٹ (کمانڈنگ افسر کا نائب، معاون) مُسْعَد: خوش نصیبی سے نوازا ہوا، خوش قسمت، خوش بخت۔

سعر: ۱۔ سَعَرَ - سَعْرًا النارَ: آگ جلانا۔ سعرناهم بالنبل: ہم نے انہیں تیروں سے جلایا اور تکلیف پہنچائی۔ سُعِرَ الرجلُ: گرم ہوا سے جھلس جانا۔ سَعَّرَ و اَسْعَرَ النارَ: آگ جلانا۔ تَسَعَّرَتِ النارُ: آگ کا جل پڑنا۔ ــــ الحطبُ: لکڑی کا آگ پکڑ لینا۔ اِسْتَعَرَ: بھڑکنا۔ السَّعَر: گرمی، بہت بھوک۔ السُّعْرة (ف): حرارت کی مقدار ناپنے میں اکائی۔ رميٌ سَعْرٌ: انتہائی دردناک تیراندازی۔ السَّعْرةُ: کام کی ابتداء اور شدت، کھانسی۔ السُّعَار: گرمی، پیاس کی شدت، بھوک کی تیزی۔ السَّعِير: جمع سُعُر: آگ کی لپٹ۔ السَّاعُور: آگ، تنور۔ الساعورة: آگ۔ المِسْعَر: آگ جلانے والا (کہتے ہیں: هو مسعر ضرب: وہ لڑائی کی آگ بڑھکانے والا ہے)۔ حرارت ناپنے کا آلہ، سخت۔ کلبٌ مِسْعَرٌ: پاگل کتا۔ المِسْعار: آگ کریدنی، سلاخ، کرچھا۔ المَسْعُور: پیٹ بھرنے پر بھی کھانے کا حریص۔

۲۔ سَعَرَ البعيرُ الابلَ بجربه: اونٹ کا دوسرے اونٹوں میں خارش پھیلا دینا۔ ــ القومَ شرًّا: ساری قوم میں بدی پھیلانا۔ أَسْعَرَ البعيرُ الابلَ بجربه: اونٹ کا دوسرے اونٹوں میں خارش پھیلا دینا۔ اِسْتَعَرَ الجربُ في البعير: اونٹ کی بغل وغیرہ میں کھجلی شروع ہونا۔ ـــ الشرُّ: برائی پھیلنا۔ السُّعْر: وباء۔ مَسَاعِرُ البعير: اونٹ کی بغلیں اور وہ تمام حصے جہاں میل جما ہوتا ہے کہتے ہیں۔ اخذ الجربُ في مساعر البعير: اونٹ کی بغلوں میں خارش پیدا ہو گئی۔

۳۔ سَعَرَ - سَعْرًا الليلَ بالمطيِّ: رات سواری پر سفر کرتے گزارنا۔ ـ تِ الناقةُ في سَيْرِها: اونٹنی کا تیز دوڑنا۔ سَعُور: تیز رفتار اونٹنی۔ کہتے ہیں۔ سعرتُ اليومَ في حاجتي سَعْرةً: آج میں اپنی ضرورت کے سلسلہ میں سارا دن سرگرداں رہا، چکر کاٹتا رہا۔ سُعِرَ البعيرُ: اونٹ کا پاگل ہو جانا۔ مسعور: پاگل اونٹ۔ سَعِرَ - سَعَرًا الفرسُ: گھوڑے کا سرپٹ دوڑنا۔ السُّعُر و السُّعْر: پاگل پن۔ السَّعِرُ جمع سُعْرَى: پاگل ناقةٌ مسعورةٌ: دیوانی اونٹنی، جو غم کی وجہ سے ایک جگہ نہ ٹکے۔

۴۔ سَعَّرَ الشيءَ: کا اندازہ لگانا یا نرخ مقرر کرنا۔ ـــ القومُ: لوگوں کا کسی بھاؤ پر متفق ہونا۔ سَاعَرَ مُسَاعَرَةً هُ: کے ساتھ بھاؤ یا نرخ ٹھہرانا۔ السِعر جمع أَسْعار: قیمت، نرخ، بھاؤ۔

۵۔ السَّعَر و السُّعْرةُ: سیاہی مائل رنگ۔ الساعُور: بکری کا پہلے سال کی عمر کا بچہ۔ الأَسْعَرُ م سَعْراء جمع سُعْر: دبلا پتلا جس کے پٹھے دکھائی دیں، سیاہی مائل رنگ والا۔ المِسْعَر: لمبی گردن۔

⊙ سَعَرَ - سَعْرًا هـ: (آگ) جلانا، (جنگ) شروع کرنا یا بھڑکانا۔ سُعِرَ: دفعۃً جل اٹھنا، پاگل ہو جانا۔ سَعَّرَ هـ: (آگ) جلانا (جنگ) شروع کرنا، بھڑکانا۔ ـ هـ: کی قیمت لگانا یا مقرر کرنا۔ سَاعَرَهُ: کے ساتھ نرخ یا بھاؤ کے متعلق سودا کرنا، معاملہ طے کرنا، بول تول کرنا۔ أَسْعَرَ هـ: (آگ) جلانا۔ تَسَعَّرَ: جلنا، بھڑکنا، آگ بھبھوکا ہو جانا۔ انْسَعَرَ: پاگل ہونا، طیش میں آنا۔ اِسْتَعَرَ: جلنا، بھڑکنا (جنگ کا) یکایک شروع ہونا۔ سِعْر جمع أَسْعار: قیمت، نرخ، ایکسچینج کا نرخ (شاک مارکیٹ) قیمت۔ سِعر الخصم: منہائی کا نرخ، بینک کا نرخ۔ سِعر التسليف: سود کا نرخ، شرح سود۔ سِعرُ الفائدة: شرح سود۔ سِعرُ القَطْع: منہائی کا نرخ، بینک کا نرخ۔ سِعر القِطْعة: ٹکڑے کی قیمت۔ سُعْر و سُعُر: پاگل پن، جنون، پرلے درجہ کی حماقت۔ سَعِير جمع سُعُر: بھڑکتا شعلہ، آگ، لپٹ، دوزخ، جہنم۔ مِسْعَر جمع مَسَاعِر و مِسعار جمع مَسَاعِير: آگ کریدنی، سلاخ (آگ کو چھیڑ کر تیز کرنے کے لئے) تَسْعِير: قیمت لگانا یا مقرر کرنا۔ تَسْعِيرة: قیمت لگانا، مقرر کرنا۔ لجنة التسعيرة: قیمتیں مقرر کرنے والا کمشن تَسْعِرة: قیمت (شاک ایکسچینج) مَسْعُور: پاگل، سودائی۔

سعط: سَعَطَ - ُ سَعْطاً و سَعَّطَ و أَسْعَطَ هُ الدواءَ: کی ناک میں دوا ڈالنا کہتے ہیں۔ أَسْعَطَهُ الرُّمْحَ: اسکی ناک میں نیزہ مارا۔ أَسْعَطَهُ عِلْماً: اس نے اس کو علم خوب سمجھایا۔ اِسْتَعَطَ الدواءَ: ناک میں دوا ڈالنا۔ اِسْتَعَطَهُ: کو ناک میں دوا ڈالنے کے لئے کہنا۔ السُّعَاط: بو کی تیزی۔ السَّعُوط (طب): ناک میں ڈالنے کی دوا، نسوار، عام لوگ اسے عطوس کہتے ہیں۔ السَّعِيط: بو کی تیزی، شراب وغیرہ کی خوشبو (ن) بان کا درخت، بان کے درخت کا تیل، رائی کا تیل۔ المِسْعَط و المُسْعُط: نسوار کی

ڈبیہ۔

○ اِسْتَعَطَ ہ : (نسوار) لینا، کھانا۔ سَعُوط : نسوار۔ مِسْعَط: نسوار کی ڈبیا۔

سعف: ا۔ سَعَفَ - سَعْفًا ہ بحاجته: کی حاجت روائی کرنا۔ ساعَفَ ہٗ: کی مدد کرنا۔ أَسْعَفَ ہٗ بحاجته: کی حاجت روائی کرنا۔ — ہٗ علی الأمر: کی کسی معاملہ میں مدد کرنا، مدد دینا۔ — بالرجُل: کے قریب ہونا۔ — الشیءُ: قریب ہونا، نزدیک ہونا۔ — الیه: کی طرف توجہ کرنا، کا ارادہ کرنا۔ — لَہٗ الصیدُ: کو شکار کا موقعہ ملنا۔ — تِ الحاجة: حاجت کا قریب ہونا۔ المُساعِف (فا): قریب، نزدیک، کہتے ہیں۔ مکانٌ مُساعِف: قریب کی جگہ۔

۲۔ سَعِفَ - سَعَفًا: ناخنوں کے اردگرد سے انگلیوں کا پھٹ جانا۔ سَعِفَ: پھنسیوں والا ہونا۔ مَسْعُوْف: پھنسیوں والا۔ تَسَعَّفَ تِ اظفارہٗ: ناخنوں کا پھٹنا۔ السَّعْفَة (طب): سر یا چہرے پر نکلی ہوئی پھنسیاں۔ السَّعَف (طب): اونٹ کے منہ کی خارش کی طرح کی بیماری۔ الأَسْعَفُ من الإبل م سَعْفَاء جمع سُعْف: منہ کی بیماری والا اونٹ۔ السُّعَاف (طب): ناخنوں کے گرد، پھٹن اور چٹ اکھڑنا۔

۳۔ سَعَّفَ المسكَ: مشک کو دوسری خوشبوؤں سے ملانا۔

۴۔ السَّعْف: سامان، خسیس وحقیر آدمی۔ السَّعَف جمع سُعُوف: دلہن کا جہیز، گھر کا اسباب۔ واحد سَعَفَة: کھجور کی شاخ۔ السعُوُف: بڑے پیالے، انسان کی فطری عادتیں جیسے جود وسخاء وغیرہ (اس کا مفرد مسموع نہیں) الأَسْعَفُ من الخیل م سَعْفَاء جمع سُعْف: سفید/بھوری پیشانی والا گھوڑا۔

○ سَاعَفَ ہٗ: کی مدد کرنا، تائید کرنا۔ اَسْعَفَ ہٗ ب: کی خواہش پوری کرنا، کو خوش کرنا، کی بات ماننا (ب میں) کو عطا کرنا (ب، کچھ)۔ — ہٗ: کی مدد کرنا، کو مدد دینا۔ اِسْعَاف جمع اسعافات: امداد، ریلیف، مدد، طبی خدمت۔ الاسعاف: فرسٹ ایڈ۔ اِسْعَاف العَجَزہ: عمر رسیدہ لوگوں کی دیکھ بھال۔ جَمْعِيَّة الاسعاف: سول ایمبولینس سروس۔ رِجال الاسْعَاف: فرسٹ ایڈ والے، ایمبولینس والے، ہسپتال کے اردلی، ہسپتال کے طبی شعبہ کے لوگ۔ سَيَّارَةُ الاسْعَاف: ایمبولینس Ambulance

سعل: ا۔ سَعَلَ - سُعَالًا و سُعْلَةً: کھانسنا۔ أَسْعَلَ ہٗ: کو کھانسی میں مبتلا کرنا۔ السُّعَال (طب): کھانسی۔ قَصَبُ السُّعَال (ع ا): پھیپڑے کی رگیں۔ حَشِيْشَةُ السُّعال: نیز السُّعالی (ن): دوائی کا ایک پودا۔

السَّاعِل والمَسْعَل: گلا، حلق۔ جہاں کھانسی آئے۔

۲۔ سَعَلَ - سُعْلًا: چست ہونا۔ أَسْعَلَ ہٗ: کو چست بنانا۔

۳۔ اِسْتَسْعَلَ تِ المرأةُ: عورت کا چڑیل یا بھتنی جیسا ہونا۔ السِّعْلاء و السِّعْلاة و السِّعْلی جمع سَعَالی و سِعْلیات: بھتنی یا بھوت۔

○ سَعَلَ - سُعْلَةً و سُعَالًا: کھانسنا۔ سُعْلَة و سُعَال: کھانسی۔ السُّعال الدِّیکی: کالی کھانسی۔ سِعْلی جمع سِعْلَیات و سِعْلاة ج سَعال: (آسیب بھوت پریت بدروح کا مونث) بھتنی، چڑیل۔

سعم: ا۔ سَعَمَ - سَعْمًا البعیرُ: اونٹ کا تیز رفتار ہونا، تیز چلنا۔ سَعُوم: تیز رفتار (اونٹ)۔ سیل مِسْعَام او مُسْعَام: تیز رفتار سیلاب، تند و تیز بہنے والا سیلاب۔

۲۔ سَعَمَ - سَعْمًا و سَعَّمَ ہٗ: کو غذا دینا۔

سعن: ا۔ أَسْعَنَ: سائبان بنانا، بڑا خیمہ لگانا۔ السُّعْنَة جمع سُعَن: شامیانہ، سائبان، خیمہ، اونٹ کا اوپر کا لٹکا ہوا اونٹ۔

۲۔ السُّعْن جمع سِعَنَة: بڑا ڈول (چمڑے کا) السَّعْنُ: چربی، خالص شراب۔ السَّعْنَة: مبارک۔ منحوس (ضد)، کھانے کی کثرت یا قلت۔ کہتے ہیں۔ ماله سَعْنَةٌ ولا مَعْنَةٌ: اس کے پاس کچھ بھی نہیں۔ عید السَّعَانین: مشہور عید الشعانین ہے۔ عید فصح سے قبل اتوار کی عید (عبرانی لفظ)۔ هو شیعه نا (اس نے ہمیں نجات دی) سے ماخوذ۔

سعو: السَّعْو والسِّعْو والسِّعْوَة والسِّعْوَاء والسُّعْوَاء: رات کی ایک گھڑی۔ الأَسْعَاء: رات کی گھڑیاں۔ السَّعْوَة: رات کی ایک گھڑی، موم بتی، موم۔ السَّعَاوِيّ: بیداری یا سفر کو بہت صبر سے برداشت کرنے والا۔

سعی: ا۔ سَعَی - سَعْیًا: کام کرنا۔ سعی تِ الأَمَةُ: لونڈی کا زنا کرنا۔ — فی حاجة الرجل: کی حاجت پوری کرنے کی راہ نکالنا، کی حاجت روائی کا باعث بننا۔ -- لِلأمر: کے حصول کا بندوبست کرنا۔ — لِعياله: اپنے دست نگر لوگوں کے لئے کسب معاش کرنا۔ سِعَايَةُ المُتَصَدِّق: صدقات کے کام سرانجام دینا۔ سَاعَی ہٗ: کوشش میں کسی پر غالب آنا کہتے ہیں۔ ساعانی فلانٌ فسعیته: وہ کوشش میں مجھ پر غالب آیا تو میں نے اس پر غلبہ حاصل کر لیا۔ أَسْعَی إِسْعَاءً الرجُلَ: سے کوشش کروانا۔ اِسْتَسْعَی اِسْتِسْعَاءً الرجُلَ: کو صدقات جمع کرنے پر لگانا اور صدقات دینے والوں سے وصول کرنے کا کام سونپنا۔ — العبدَ: آزادی حاصل کرنے کے لئے غلام سے کام کرانا۔ السَّاعی جمع سُعَاة (فا): محصل، اکثر استعمال صدقات وصول کرنے والے کے معنی میں ہوتا ہے۔ المَسْعَی جمع مَسَاعٍ: کوشش، مسلک، تصرف۔ المَسْعَاة جمع مَسَاعٍ: نیک کام۔

۲۔ سَعَی - سَعْیًا: چلنا، دوڑنا۔ — الیه: کا قصد کرنا۔ سِعَايَةً و سَعْیًا بفلان عند الأمیر: حاکم سے کی چغل کھانا، کی بدگوئی کرنا۔ أَسْعَوا به: کی تلاش کرنا۔ السِّعَايَة (مص): چغل خوری۔ السَّاعِی (فا): ڈاکیا۔

○ سَعَی - سَعْیًا: جلدی جلدی حرکت کرنا، دوڑنا، تیز چلنا، چاند کا، آسمان کے آر پار حرکت کرنا۔ — الی: کی جانب بڑھنا، جانا۔ ل/ الی: کے لئے جدوجہد کرنا، سخت کوشش کرنا، کرنے کی آرزو کرنا، متمنی ہونا۔ — الی / ل/ وراء: کے لئے کام کرنا، کے حصول کے لئے دوڑ دھوپ کرنا، جدوجہد کرنا، کوشش کرنا۔ — وراء: کے پیچھے دوڑنا کا تعاقب کرنا، کے حصول کے پیچھے لگا رہنا، کے حصول میں پیچھے لگا رہنا۔ —— فی: کسی معاملہ میں قدم اٹھانا۔ — بـه الی: کی کی طرف رہنمائی کرنا، پر مجبور کرنا۔ سعی فی الارض فساداً: زمین پر برائی پھیلانا۔ سعی لِحَتْفِهِ بِظِلْفِهِ: اپنی آپ قبر کھودنا، اپنے آپ کی بربادی کا سامان کرنا۔ سعی فی خراب الشیء: کی تباہی کے لئے کام کرنا، کی اندر ہی اندر جڑیں کھوکھلی کرنا۔ سَعَی - سَعْیًا و سِعَايَةً (ب): پر بہتان باندھنا۔ (عند / الی کے پاس)۔ عند / الی کے ہاں (ب) کو بدنام کرنا، کی ساکھ ختم کرنا۔ تَسَاعَی: کے لئے افراتفری میں آنا، جانا۔

○ السَّعْی: صفا و مروہ کے مابین، حج کے دوران سات دفعہ دوڑنے کی رسم، کوشش، جدوجہد، ڈھور ڈنگر، مال مویشی (Live Stock)۔ سِعَايَة: افترا پردازی، بہتان تراشی۔ سَاعٍ جمع ساعون و سُعَاة: قاصد، آفس بوائے، چپڑاسی، بہتان تراش، افترا پرداز۔ ساعی البرید: ڈاکیا۔

سغ: سَغْسَغَ الوتدَ: میخ کو اپنی جگہ سے ہلانا۔ — ہٗ فی التراب: کو مٹی میں دھنسانا۔ — رَأْسَهٗ بالدُّهن: سر کو تیل لگانا۔ — الدهنَ فی رأسه: سر میں تیل لگانا۔ تَسَغْسَغَ من الأمر: سے رہائی پانا، خلاصی پانا۔ — فی الأرض: زمین میں داخل ہونا۔

سغب: سَغَبَ - وسَغِبَ - سَغْبًا و سُغُوبًا و سَغَبًا و سَغَابَةً و مَسْغَبَةً: بھوکا ہونا۔ ساغِبٌ و سَغِبٌ و سَغْبان م سَغْبَی جمع سِغاب: بھوکا۔ اَسْغَبَ القومُ:

قوم کا قحط سالی میں مبتلا ہونا۔ السَّغَاب: بھوک
المُسغَب: جائز۔

○ سَغِبَ - سَغَبًا: کا سخت آرزو مند ہونا۔ ــــ: بھوکا ہونا، بھوکا ہو جانا۔ سَغب و سَغَابَةٌ: بھوک، فاقہ، فاقہ کشی۔ مَسْغَبَة: قحط۔ سَاغِب: بھوکا، فاقہ کش۔

سغد: سُغِدَ سَغْدًا: سوجنا، ورم ہونا۔ فصالٌ سَاغِدَةٌ و سُغُدَةٌ و مُسَاعِدَةٌ: اونٹ کے دودھ سے سیراب اور موٹے بچے۔ السُّغد (مص): ہلکی بارش۔

سغل: سَغِلَ - سَغَلاً: لاغر ہو کر جھریاں پڑنا۔ سَغِل: لاغر اور جھریوں والا۔

سغم: ۱- سَغَّمَ هُ الماءَ: کو گھونٹ گھونٹ کر کے پانی پلانا۔ الـوَلَـدَ: بچے کو اچھی غذا دینا، بچے کی پرورش کرنا۔ سُغِمَ و أُسغِمَ: کا اچھی خوراک دیا جانا۔ المُسغَّم و المُسْغَم: اچھی غذا والا، ناز و نعمت کی وجہ سے فربہ لڑکا۔

۲- أسغَمَ هُ: کو بہت اذا میں دینا۔

سغو: السَّاغُو او دقيق النخل: درخت خرما کے تنے کے گودے سے نکالا ہوا نشاستہ دار غذائیت والا آٹا۔ السَّاغُوتِيَة (ن): خرما کے درخت کی ایک قسم جو سیام اور انڈونیشیا میں پائی جاتی ہے۔ ایک درخت سے تقریباً چار سو ساغو بنایا جا سکتا ہے۔

سف: ۱- سَفَّ - سَفِيفًا الطائرُ او السحابُ: پرندہ یا بادل کا زمین کے قریب ہو کر اڑنا یا گزرنا۔ أَسَفَّ إِسْفَافًا الرجُلُ: کا بھاگ جانا، ادنی باتوں کے پیچھے پڑنا، کہتے ہیں۔ أسَفَّ الى الامور الدنيّة: وہ ادنی باتوں کے قریب ہوا۔ الطائرُ او السحابُ: پرندے یا بادل کا زمین کے قریب ہونا۔ السِّفّ و السُّفّ (ح): ایک قسم کا باریک لمبا سانپ۔

۲- سَفَّ - سَفِيفًا الخوصَ: کو کھجور کی پتیوں سے بننا۔ (خُوص اسم جمع واحد خوصة) درخت خرما کے پتے)۔ اَسَفَّ الخوصَ: بمعنی سَفَّ۔ ــ الشیءَ: بعض کو بعض سے ملا کر جوڑنا۔ ــ الأَمرَ: کے قریب ہونا۔ النظرَ: تیز نظر سے دیکھنا۔ السُّفّة: کھجور کے پتوں کی ٹوکری۔ موباف - السَّفِيف (مص): کھجور کے پاتوں سے بنی ہوئی چیز۔ زین کا تنگ۔ السَّفِيفَة جمع سَفَائِف: کجاوہ باندھنے کا چوڑا، پٹا، یا تنگ۔ من الخوص: کھجور کے پتوں سے بنی ہوئی کوئی چیز۔

۳- سَفَّ - سَفِيفًا الماءَ: بہت پانی پی کر بھی سیراب نہ ہونا۔ ــ سَفًّا الدواءَ و السويقَ ونحوهما: دوا یا ستو وغیرہ کو سفوف کی شکل میں کھانا، پھنکی بنا کر پھانکنا۔ اَسَفَّ إسفافًا البعيرَ: اونٹ کو خشک گھاس چرانا۔ ــ الفرسَ اللجامَ: گھوڑے کے منہ میں لگام ڈالنا کہتے ہیں۔ ما أسفَّ منه بشيءٍ: اس نے اس سے کچھ حاصل نہیں کیا۔ أَسِفَّ وجهُهُ: چہرے کا رنگ پلٹ جانا۔ اِستَفَّ الدواءَ: دوا پھانکنا، سفوف کی شکل میں کھانا۔ السُّفَّة: مٹھی بھر گیہوں وغیرہ۔ والسَّفُوف: دواء وغیرہ کی پھنکی۔

۴- سَفْسَفَ الدقيقَ: آٹا چھاننا۔ العملَ: کام کو اچھی طرح نہ کرنا۔ تْهُ الريحُ: ہوا کا کسی چیز کو زمین پر اڑا دینا۔ السَّفْسَاف: ناکارہ اور ردی چیز۔ (کہتے ہیں: فلانٌ سفسافُ الكلام: اس کی بات کا معنی نہیں۔ یعنی وہ فضول گو ہے، بے تکی ہانکتا ہے، حقیر چیز۔ من الدقيق: آٹے کا غبار کی طرح اڑنے والا باریک حصہ۔ ــ من التراب: باریک مٹی۔ من الشعر: ردی و ناقص شعر۔ المُسَفْسِفَة: غبار اڑانے والی ہوا۔

۵- السَّفِيف: ابلیس کا نام۔

○ اسَفَّ: اترنا، ڈوبنا، پھسل پڑنا، جھکنا، مائل ہونا، گرنے لگنا (مجازا) اسف الى: کس ذلیل حرکت پر اتر آنا (مجازاً)۔ ــ النظر اليه: کی طرف تیز نگاہ سے دیکھنا۔ اِستف ہ: (کوئی خشک چیز) کھانا، نگلنا، پھانکنا۔ سفوف: پاؤڈر کی شکل میں دوا۔ اسفاف: زوال انحطاط (مجازاً)، معمولی سی چیز، فضول بات۔

سفت: ۱- سَفِتَ - سَفَتًا: بہت پینے کے باوجود سیر نہ ہونا۔ السَّفِت: بے برکت کھانا۔

۲- سَفْتَجَ هُ: کے ساتھ ہنڈی کے ذریعے معاملہ کرنا۔ السُّفْتَجَة جمع سفاتج (ت): ہنڈی۔

سفح: ۱- سَفَحَ - سَفْحًا و سُفُوحًا الدمَ او الدمعَ: خون یا آنسو بہانا۔ ــ سَفْحًا و سُفُوحًا و سَفَحَانًا الدمعُ: آنسو بہنا، ٹپکنا۔ صفت سَافِح جمع سَوَافِح (جیسے فارس وفوارس) سَفَحَ الرجُلُ: بے فائدہ کام کرنا۔ سَافَحَا و تَسَافَحَا: زنا کرنا، بدکاری کرنا۔ سَفْحُ الجبل جمع سُفُوح: دامن کوہ، جانب کوہ اور گذرگاہ جس میں پانی بہتا ہے۔ السِّفَاح (مص): زنا کہتے ہیں۔ تزوج المرأةَ سِفَاحًا: سنت اور کتاب کے بغیر نکاح کیا۔ نیز کہتے ہیں۔ بينهم سِفَاح: ان کے درمیان خونی لڑائی ہے۔ السَّفَّاح: بہت خون بہانے والا، بڑا فیاض، خوش بیان، شیریں کلام۔

۲- السَّفِيح: جوئے کا ایک تیر جس کا کوئی حصہ نہیں ہوتا، اون یا بالوں کی گون، موٹی چادر۔ الأَسْفَح: وہ شخص جس کے سر کے اگلے حصہ کے بال جھڑ گئے ہوں، صاف چندیا والا۔

○ سفح سَفْحًا و سُفُوحًا (ہ): کو گرانا، بہانا۔ سَافَحَ ہ: کے ساتھ زنا کرنا، زنا کاری کرنا۔ تَسَافَح: زنا کرنا، بدکاری کرنا۔ سَفْح جمع سُفُوح: دامن کوہ سُفُوح جمع سپاٹ سنگلاخ سطح۔ سَفَّاح: خون بہانے والا، قاتل سفاح: زنا، بدکاری۔

سفد: ۱- سَفَدَ - وسَفِدَ - سِفَادًا الذكرُ انثاه و سفد عليها و سافدها سِفَادًا و مُسَافَدَةً: نر کا اپنی مادہ سے جفتی کرنا۔ اَسْفَدَهُ: کو جفتی کرانا۔ اِستَسفَدَ لبعيرَ: اونٹ پر پیچھے سے سوار ہونا۔

۲- سَفَّدَ اللحمَ: گوشت کو بھوننے کے لئے سیخ میں پرونا۔ السَّفُّود جمع سَفَافِيد: گوشت بھوننے کی سیخ۔

سفر: ۱- سَفَرَ - سُفُورًا: سفر پر نکلنا۔ سَفَّرَ الرجُلَ: کو سفر پر بھیجنا۔

سَافَرَ سِفَارًا و مُسَافَرَةً الى بلد كذا: کسی شہر کی طرف سفر کرنا، کے سفر پر روانہ ہونا۔ ــ فلانٌ: مرنا۔ تَسَفَّرَ: شروع رات میں آنا یا چرانا۔ اِنسَفَرَتِ الابلُ: اونٹوں کا زمین میں جانا۔ السَّفر: کہتے ہیں۔ رجُلٌ سَفْرٌ یعنی مسافر مرد۔ قومٌ سَفْرٌ: مسافر لوگ۔ ناقةٌ سَفَرٌ: سفر کرنے والی اونٹنی۔ ــ جمع سافر جیسے صَحْب و صاحب: مسافرین السَّفَر جمع أَسفَار: مسافت کو طے کرنا۔ السُّفرة جمع سُفَر: مسافر کا کھانا، دسترخوان۔ السَّافِر (فا) جمع أَسفَار و سَفْر و سَفَرَة و سُفَّار و جمع الجمع أَسَافِر: مسافر۔ السَّافِرَة جمع سَوَافِر: مسافرین کہتے ہیں۔ کثرت السافرة هنا، قومٌ سَافِرة: یعنی یہاں مسافروں کی کثرت ہے اور مسافر لوگ مراد جو لوگ سفر پر ہیں۔ اس کی ضد حضر ہے۔ السَّفَّارة: مسافر لوگ۔ المِسفَر مِسفَرَة و المِسفَار: بہت سفر کرنے والا، سفروں کی طاقت رکھنے والا۔ المَسفُور: سفر سے تھکا ہوا، درماندہ۔

۲- سَفَرَ - سُفُورًا تِ المرأةُ: عورت کا اپنا چہرہ کھولنا۔ سافر: کھلے چہرے والی عورت۔ ــ الصبحُ: صبح کا روشن ہونا۔ وتِ الحربُ: لڑائی کا ختم ہونا۔ ــ سَفْرًا البيتَ: گھر میں جھاڑو دینا۔ تِ الريحُ الغيمَ: ہوا کا بادل کو اڑا لے جانا۔ ــ الشيءَ: کو جدا جدا کرنا، پراگندہ کرنا۔ سَفَّرَ النارَ: آگ لگانا، جلانا، بھڑکانا۔ سَافَرَتْ عنه الحمّى: بخار کا کسی کو چھوڑ دینا، کسی کا بخار اترنا۔ اَسْفَرَ: چہرہ کھولنا۔ الصبحُ: صبح کا روشن ہونا۔ ــ الوجهُ: چہرہ کا حسین ہونا، چمکنا۔ ــ تِ الحربُ: جنگ کا تیز ہونا۔ ــ مُقَدَّمُ رأسِه: چندیا کے بال جھڑنا۔ ــ الشجرُ: درخت کے پتے گرنا۔ تَسَفَّرَ المرأةَ: عورت سے

چہرہ کھولنے کو کہنا۔ ـــــ شاً مِن هاجة: کچھ حاصل کرنا۔ اِنسَفَرَ شعرُهُ عن رأسِه: کے سر سے بال جھڑنا۔ ـ الغیمُ: بادلوں کا پراگندہ ہونا چھٹ جانا۔ اِستَسفَر المرأة: عورت سے چہرہ کھولنے کو کہنا۔ السَفَر جمع أَسفَار: غروب آفتاب کے بعد کا وقت۔ السُفَارة: جھاڑو سے جمع کیا ہوا کوڑا کرکٹ۔ السَفِير: گرے ہوئے بال یا پتے۔ السَفِيرَة جمع سَفَائر: سونے یا چاندی کا ہار۔ المِسفَرَة جمع مَسَافِر: جھاڑو۔ مَسَافِرُ الوجه: چہرے کے کھلے ہوئے حصے کہتے ہیں: ما احسنَ مَسفَرَ وجهِهِ و مَسَافِر وجوههم: اس کے یا ان کے چہروں کے کھلے حصے کتنے خوبصورت ہیں۔

۳۔ سَفَرَ ـِ سُفرًا و سَفَارَةً و سِفَارَةً بين القوم: لوگوں میں صلح کرانا۔ سفیر جمع سُفَراء: صلح کرانے والا۔ السَفِير جمع سُفَراء: لوگوں میں صلح کرانے والا قاصد ایلچی۔ ایک حکومت کی طرف سے دوسری حکومت میں نمائندہ سفیر۔ السَفَارة و السِفَارة: سفیر کا عہدہ و منصب، لوگوں میں صلح کرانا۔

۴۔ سَفَرَ ـُ سَفرًا البعيرَ: اونٹ کو نکیل ڈالنا، کو کاشت کا نچلا حصہ چرانا۔ سَفَّر البعيرَ: اونٹ کو نکیل ڈالنا۔ اَسفَر البعيرَ: بمعنی سفَر البعير۔ تَسَفَّر الجلدُ: کھال کا متاثر ہونا۔ السِفَار و السفارة جمع اَسفِرة و سُفُر و سفائر: نکیل۔ السَفر جمع سُفُور (مص): انسانی جسم کا داغ۔ السَفِير: کھیتی کا نچلا حصہ۔

۵۔ سَفَرَ ـِ سَفرًا الكتابَ: کتاب لکھنا۔ السِفر جمع أَسفَار: بڑی کتاب تورات کا ایک جز۔ السَافِر جمع سَفَرَة: لکھنے والا۔ السَافِرة: سَافِر کا مونث۔

۶۔ السَفُّور (ح): خار پشت مچھلی۔

۷۔ السَفَرجَل (ن): بہی۔

◯ سَفرت ـِ سُفُورًا عن وجهها: عورت کا چہرے سے نقاب ہٹانا، اپنے آپ کو بے نقاب کرنا۔ سَفَر ـِ سَفرًا: (طلوع فجر، نور کے تڑکے، سویرے کا) روشن ہونا، دمکنا۔ سَفَّر ھ: کو بے نقاب کرنا، سے ڈھکنا اٹھانا، کو فاش کرنا، افشا کرنا، ظاہر کرنا۔ سَفَّره: کو سفر پر روانہ کرنا، کو چھوڑنے پر مجبور کرنا، کو دور بھیجنا۔ سَفَّرہ: کو بھیجنا، ارسال کرنا۔ سفّره: (مسافروں کو) جہاز پر سوار کرنا۔ سَافَر: سفر کرنا، تفریحی سفر کرنا، سفر پر روانہ ہونا۔ أَسفَر: (سویرے یا چہرہ وغیرہ کا) چمکنا، دمکنا۔ اسفر (عن کچھ): ظاہر کرنا، بے نقاب کرنا، سے نقاب اٹھانا، پردہ ہٹانا، ڈھکن ہٹانا۔ أَسفَر (عن کچھ): حاصل کرنا، پر منتج ہونا، لانا، لے لینا۔ أَسفَر (عن پر): انجام پذیر ہونا، ختم ہونا۔ أَسفَر (عن کا): انجام ہونا، کا نتیجہ ہونا۔ انسَفَر: (گرد و غبار، بادل) اٹھنا، غائب ہونا، چھٹنا۔ السَّفر: سفر کرنے والے، مسافرین۔ سِفر جمع أَسفار: کتاب (خصوصاً انجیل کا کوئی جزء) سَفَر: روانگی۔ جمع اَسفار: سفر، سیاحت، تفریحی سفر، دورہ۔ سَفرة جمع سَفَرات: مندرجہ بالا معنے۔ سَفَرِيَة: ایضاً، روانگی۔ سُفرة جمع سُفَر: کھانے کی میز۔ سُفرَجی جمع سُفرَجية: ویٹر (کھانے لانے والا) سٹیوارڈ (Steward) سِفارة: سفارت خانہ۔ سَافِر: بے نقاب، جس کا چہرہ کھلا ہو۔

سفس: ۱۔ السِفسِير جمع سَفَاسِرة و سَفَاسِير: دلال، خادم، منتظم امور، ماہر اصوات، ظریف، ماہر لوہار، داروغہ۔

۲۔ السَفسَطه و السِفسِطة جمع سفسطات: باطل استدلال و قیاس یا وہ چیز جس کا مقصد مغالطہ آفرینی ہو۔ سفسطه، سوسطائیت: مغالطہ آمیزی۔ سَفسَطی و سو فسطائی: غلط دلائل سے دھوکا دینے والا (Sophist)۔ السُوفِسطائِيه: محسوسات و بدیہات کا منکر فرقہ۔

۳۔ سَفسَقَ الطائرُ: پرندہ کا پیٹ کرنا۔ السَفسَقَة و السِفسِقَة من السيف جمع سَفَاسِق: تلوار کا جوہر۔ طريقٌ واضحُ السَفَاسِق: واضح نشانات والا راستہ۔ السُفَاسِق: ہر لمبی یا پھیلی ہوئی چیز۔

سفط: سَفَطَ ـِ سَفطًا السمكةَ: مچھلی کا چھلکا اتارنا۔ عام بول چال میں کہتے ہیں۔ سفط حقه: اس نے اپنا حق چھوڑ دیا۔ السَفَط جمع أَسفَاط: مچھلی کا چھلکا (Scales of a Fish) السَفِيط: درخت سے گری ہوئی سبز کھجور۔

۲۔ سَفُطَ ـُ سَفَاطَةً: پاک نفس اور سخی ہونا۔ صفت سفيط۔ (هو سَفِيط النفس: وہ پاک دل ہے۔ کمینہ و ناکارہ (ضد)۔

۳۔ سَفَّطَ الحوضَ: حوض کی درستی کرنا اور اسے اونچا کرنا۔

۴۔ تَسَفَّطَ ہٗ: کو تھوڑا تھوڑا پینا۔ اِستَسفَطَ الشيءَ: سب لے لینا، پی جانا۔ السَفَط جمع أَسفَاط: ٹوکری، جامہ دان۔

۵۔ السَفَّاط: ٹوکری بنانے والا۔ سُفَاطَةُ البيت: گھر کا سامان۔ مُسَفَّطُ الرأسِ: بڑے سر والا۔

سفع: ۱۔ سَفَعَ ـَ سَفعًا ہٗ: کو مارنا اور طمانچے لگانا۔ الشيءَ: پر نشان لگانا۔ ـــ بناصيته: کے پیشانی کے بال پکڑ کر کھینچنا۔ سَافَعَ ہٗ: ایک دوسرے کو مارنا، طمانچے لگانا، ہٹانا، دھتکارنا، سینہ سے لگانا۔ ایک دوسرے سے لڑنا۔

۲۔ سَفِعَ ـَ سَفَعًا ـ السَمُومُ وجهَهُ: گرم ہوا کا کسی کے چہرے کو جھلس کر دگرگوں کر دینا۔ سَفِعَ ـَ سَفَعًا: سرخی مائل سیاہ ہونا۔ تَسَفَّعَ بالنار: آگ سینکنا، تاپنا۔ اِستَفَعَ الرجُلُ: مرد کا اپنے کپڑے پہننا۔ اُسْفِعَ لونُهُ: کا خوف وغیرہ سے رنگ متغیر ہونا۔ السُفعُ: اندرائن کا بیج۔ السُفعَة: اندرائن کا بیج، سرخی مائل سیاہی۔ السَفع (مص) جمع سُفُوع: رنگا ہوا کپڑا، کپڑا۔ السَفعَ: سرخی مائل سیاہی۔ سُفعُ الشمسِ: آفتاب کے سیاہ داغ۔ الثَورِ: بیل کے چہرے پر سیاہ نقطے۔ السَوافِع (مفرد سافِعَة): لو کی لپٹیں۔ الأَسفَع م سَفعَاء جمع سُفع: سرخی مائل سیاہ رنگ والا (ح) جنگلی بیل، باز، شکرا، شاہین۔ ثورٌ مُسَفَّع: بیل جس کے چہرے پر سیاہ نقطے ہوں۔ کَمِيٌّ مُسَفَّع: کالا ہتھیار بند (لوہے پر زنگ لگنے کی وجہ سے) مَسفُوع العين: دھنسی ہوئی آنکھوں والا۔

◯ سَفَعَ ـَ سَفعًا ہٗ: (گرم ہوا وغیرہ کا) کسی کو جھلسنا، جلانا ـــ ھ: کی کھال / جلد وغیرہ کو جھلسنا۔ سَفَعَ: (پرندہ کا) اپنے پر پھڑ پھڑانا ـــ ہ: کو ہاتھ سے مارنا، ضرب لگانا، تھپڑ مارنا ـــ ھ: (طوفان کا) کسی چیز کو ادھر ادھر لے جانا۔ سَفع: جلی ہوئی جگہ۔ سُفعَة جمع سُفَع: کالا دھبہ، سیاہ داغ یا نشان۔

سفق: ۱۔ سَفَقَ ـُ سَفقًا ہٗ: کو طمانچہ مارنا۔ الباب: دروازہ بند کرنا۔ أَسفَقَ البابَ: دروازہ بند کرنا۔ اِنسَفَقَ البابُ: دروازہ بند ہونا۔ السَفقَة: طمانچہ، تھپڑ، کہتے ہیں۔ اعطاہ سفقة بیمینه: اس نے اس کی بیعت کر لی۔ السَفِيقَة: سونے وغیرہ کا ورق۔

۲۔ سَفُقَ ـُ سَفَاقَةً الثوبُ: کپڑے کا گف ہونا، گاڑھا ہونا۔ أَسفَقَ الحائكُ الثوبَ: جولاہے کا کپڑے کو گاڑھا بننا۔ السَفِيق: گاڑھا۔ رجلٌ سَفِيقُ الوجهِ: بے حیا آدمی۔ السَفِيقَة: لکڑی کا چوڑا اور لمبا ٹکڑا جس پر چٹائیاں وغیرہ لپیٹی جاتی ہیں۔

سفك: سَفَكَ ـِ سَفكًا الماءَ او الدمَ: پانی یا خون بہانا، گرانا۔ الكلامَ: بہت بولنا۔ سَفَّكَ ہٗ: کو سُفكة: (تھوڑی سی خوراک جو ناشتہ سے پہلے کھائی جاتی ہے) پیش کرنا۔ انسَفَكَ: بہنا، گرنا۔ السُفكَة: ناشتہ سے پہلے کھائی جانے والی تھوڑی سی خوراک۔ السَفُوك و السَفَّاك: بہت خون گرانے والا۔ کہتے

ہیں۔ ھو سَفُوكٌ او سَفَّاكٌ بالکلام : یعنی وہ بڑا جھوٹا ہے۔ السَّفِيكُ : گرایا ہوا، بہایا ہوا، (پانی، خون)۔ رجُلٌ مِسفَكٌ : بڑبولا، باتونی۔

○ سَفَكَ ـِـُ (الدم) : خون بہانا، گرانا۔ تَسافَكَ : ایک دوسرے کو قتل کرنا۔ اِنسفَكَ : بہنا، گرنا (خون کا) سُفُكُ الدِماء : قتل و غارت۔ سَفَّاك : خون بہانے یا گرانے والا

سفل: سَفَلَ ـُ و سَفِلَ ـَ سُفُولاً و سَفَالاً : نیچا ہونا، پست ہونا، حقیر ہونا، اسم فاعل۔ سافِل جمع سافلون و سَفَلَة و سُفَّل و سُفَّال و سُفلان : نیچا، پست، منکسر المزاج، عاجز، کمینہ، فرومایہ، ذلیل۔ سَفُلَ ـُ سُفُولاً و سَفَالاً : نیچا ہونا، پست ہونا۔ سُفُلاً و سُفُلاً و سَفَالاً فی علمه او خلقه : علم اور اخلاق میں ادنیٰ یا گھٹیا ہونا۔ ـــ سُفُولاً فی الشیء : کے اونچے حصہ سے اس کے نیچے کے حصے میں اترنا۔ سَفَّلَ هُ : کو نیچے اتارنا۔ سَافَلَ هُ : سے کمینہ حرکات میں مقابلہ کرنا۔ تَسَفَّلَ : رفتہ رفتہ نیچے آنا۔ اِستَفَلَ : اترنا۔ السِّفل و السُّفل : نچائی، پستی۔ السِّفلَة : سب سے نچلا حصہ۔ سِفلَة و سَفِلَة القوم : قوم میں ادنیٰ درجہ کے لوگ، گھٹیا لوگ، اراذل۔ السُّفَالَة : کمینگی۔ سُفَالَة کُلّ شیءٍ : نچلا حصہ، تہہ، پیندا۔ سُفَالَةُ الریح : ہوا کا نیچے کی طرف چلنا۔ السَّفالَة : کمینگی، خساست۔ السَّافِلَة : دُبر چوتڑ۔ من الرمح : نیزے کا نچلا حصہ کہتے ہیں۔ ماعالیة الرمح کسافلته : یعنی نیزے کا اوپر کا حصہ اس کے نیچے کے حصہ جیسا نہیں۔ سَافِلَةُ النهر : ندی کا نشیبی حصہ۔ کہتے ہیں۔ مررتُ بعالیة النهر و سافلته : میں ندی کے اوپر اور نیچے کے حصہ سے گزرا۔ الأسفَل جمع أسَافِل : سب سے نیچا، نچلا حصہ کہتے ہیں۔ رددناه أسفلَ سافلین : ہم نے اسے انتہائی پست حالت میں لوٹا دیا اور پست سے پست تر کر دیا۔ السُّفلِیّ و السُّفلِیَة و السُّفول : نچلا، پستی کا اور نیچا۔ السِّفِیل بمعنی سافل : کمبخت۔ المَسفَلَة : نچلا حصہ، آپ کہتے ہیں۔ أنا أسکن فی معلاة المدینة و فلانٌ فی مسفلتها : میں شہر کے بالائی حصہ میں رہتا ہوں اور فلاں شخص اس کے نشیبی حصہ میں۔

○ سَفَلَ ـُ سُفُولاً و سَفَالاً و سَفِلَ ـَ سَفَلاً : نیچا یا نشیبی ہونا۔ ـــ هـ : کے نیچے ہونا۔ ـــ : نیچے کی طرف مڑنا۔ سَفُلَ ـُ سَفَالَةً و سَفَل ـُ سُفلاً : کمینہ، ذلیل، فرومایہ ہونا۔ تَسَفَّلَ : اپنے آپ کی تذلیل کرنا، پستی میں گرنا، بد سے بدتر ہونا، کمینگی کرنا۔ سُفل : کسی چیز کا سب سے نیچا حصہ۔ پیندا۔ سُفلی : نچلا تر، تہ پر، نیچا۔ سِفلة الناس : کمینے رذیل لوگ، اراذل۔ سَفَالَة : پستی، کمینگی، رسوائی، کھلی بے عزتی، فضیحت، فرومائیگی ذلت۔ جمع سَفَالات۔ سُفَالَة : سب سے نچلا حصہ اسفل م سُفلی جمع أسافِل : زیادہ نچلا، نچلا تر، نچلا ترین، نچلا تر یا نچلا ترین حصہ، پیندا، تہہ۔ أسفَلَ : کے نیچے۔ الارض السُّفلیٰ : نشیبی دنیا۔

سفن: ۱۔ سَفَنَ ـُ سَفَنَاتِ الریحُ : ہوا کا سطح زمین پر چلنا۔ و۔ سَفَنًا الشیءَ : کو چھیلنا، کا چھلکا اتارنا۔ سَفِنَ ـِ سَفَنَاتِ الریحُ : ہوا کا سطح زمین پر چلنا۔ سَفَّنَ هُ : کو تراشنا اور نرم کرنا۔ السَّفَن : چوب تراشی کا آلہ۔ ریگمال (Sand paper) السَّافِنَة و السَّفُون من الریاح جمع سَوَافِن : سطح زمین پر چلنے والی ہوا۔ السَّفِین : لکڑی پھاڑنے کی کیل یا پھانا ۔(یونانی لفظ) السَّفِینَة جمع سُفُن و سَفِین و سَفَائِن : جہاز، کشتی (Boat, vessel, ship) السَّفَّان : جہاز ساز، کشتی ساز۔ السِّفَانَة : جہاز سازی، کشتی سازی۔ art or trad of ship building جہاز یا کشتی بنانے کا فن یا تجارت۔ سَفائِن البَرّ : اونٹ۔ (جمع) لِمِسفَن : چوب تراشی کا اوزار۔

۲۔ السَّفَن : کھردری کھال جس کو تلواروں کے قبضوں پر لگاتے ہیں۔ السَّافِن (ع ا) : ریڑھ کی ہڈی کی اندرونی رگ جس سے دل کی شریانیں جڑی ہوتی ہیں۔ السَّفَّانَة : موتی۔

○ سَفلَتَ : سڑک پر اسفالٹ بچھانا یا اس پر Asphclt کا کوٹ کرنا۔ (اسفالٹ کولتار یا لک جس میں ریت ملائی گئی ہو) اَسفَلت : (asphalt) سَفلَقَة : اسفنج سے دھونا، پونچھنا یا صاف کرنا۔ (sponging) سِفلاق : طفیلی، مفت خورا۔ (sponger) سَفنٌ : کھردری کھال جو پالش کرنے کے لئے استعمال کی جاتی ہے۔ سفینة مِدفَعِیَّة : گن بوٹ gun-boat سفینة تعلیم یا سفینة تدریس : تربیتی جہاز (Training ship)

۳۔ سَفَنَجَ : جلدی کرنا۔ و۔ لِفلان النقد : کو جلد نقدی دینا۔ السَّفَنَّج م سَفَنَّجَة : جلدی کرنے والا۔ لمبا۔ السَّفَنج و السِّفَنج و السُّفنج : اسفنج اسپنج (یونانی لفظ Sponge)

۴۔ الاِسفِنط و الاِسفَنط : خوشبودار، رس، خاص طور پر انگور کا۔

سفه: ۱۔ سَفِهَ ـَ سَفَهاً الرجُلَ : بیوقوفی میں دوسرے سے سبقت لے جانا۔ کو بے وقوفی پر آمادہ کرنا، یا اسے بیوقوف کہنا۔ ـــ نفسَهُ : اپنے آپ کو ذلیل کرنا۔ ـــ نصیبَهُ : اپنا حصہ بھولنا۔ سَفِهَ ـَ سَفَهًا : بیوقوف ہونا، جاہل ہونا، بری عادت والا ہونا۔ سفیه جمع سِفاه و سُفَهاء م سفیهة جمع سِفاه و سُفَّه و سَفَائِه و سفیهات : بے وقوف، جاہل، بدخلق۔ ـــ نصیبَهُ : اپنا حصہ بھول جانا۔ سَفُهَ ـُ سَفَاهَةً و سَفَاهًا : جاہل ہونا، بیوقوف ہونا۔ سَفَّهَ الرجُلَ : کو بیوقوف بنانا یا بیوقوف کہنا۔ کہتے ہیں۔ سَفَّهَ الجهلُ حِلمَهُ : جہالت نے اسے بیوقوف بنانا۔ سَافَهَ هُ : کو گالی گلوچ کرنا۔ تَسَفَّهَ الرجُلُ : بتکلف بے وقوف بننا۔ و۔ تِ الریحُ : ہوا کا مضطرب ہونا۔ ت الریحُ الغصونَ : ہوا کا ٹہنیوں کو جھکانا۔ فلاناً عن ماله : کا مال ٹھگ لینا۔ تَسَافَهَ علینا : وہ ہمارے سامنے جھوٹ موٹ بیوقوف بن گیا۔ السَّفَه (مص) : جہالت، بردباری سے تہی دامنی، بداخلاقی (اس کی اصل خفت اور اضطراب ہے) السَّافِه (فا) : احمق، بے وقوف۔

۲۔ سَفِهَ ـ سَفَهًا تِ الطعنةُ : گھاؤ سے فوراً خون نکل کر کم ہو جانا۔ ـــ الشرابَ : شراب بہت پینا۔ سَافَهَ الدنَّ : مٹکے کے پاس بیٹھ کر گھڑی گھڑی پینا۔ ـــ الشرابَ : بے اندازہ شراب پینا۔ أسفَهَ اللّٰهُ فلاناً الماءَ : بہت پلانا اور سیر نہ ہونے دینا۔ السَّافِه (فا) : بہت پیاسا۔ وادٍ مُسفَهٌ : بھری ہوئی وادی۔ المَسفَهَة : بہت پیاس لگانے والی خوراک۔ طعام مَسفَهَة : بہت پیاس لگانے والا کھانا۔

○ سَفِهَ ـَ سَفَهًا و سَفُهَ ـُ سَفَاهَةً : بے وقوف ہونا، احمق ہونا، سادہ لوح ہونا، کوتاہ اندیش ہونا، گستاخ ہونا۔ سَفَّهَ ہ/ھ : کو احمق یا احمقانہ کہنا۔ کو قانونی طور پر نااہل قرار دینا۔ ھ : کو حقیر سمجھنا، گھٹیا سمجھنا۔ سَفَّهَ نفسَه : اپنے آپ کو بے وقوف بنانا۔ سَفَّه وجهَهُ : کو بے نقاب کرنا، کی قلعی کھولنا، کو بے وقوف بنانا، کو بدنام کرنا، ذلیل کرنا۔ تسافه : جھوٹ موٹ کا بے وقوف بننا۔ سَفَه : بے وقوفی، حماقت، سادہ لوحی، گستاخی، بے شرمی، بے حیائی۔ سفیه : (اسلامی قانون میں) نااہل۔ سَفَاهَة : بے وقوفی، حماقت، سادہ لوحی، گستاخی، بے شرمی۔

سفا: ۱۔ سَفَا ـُ سُفُوًّا : تیز چلنا یا اڑنا۔ سَفِیَ ـَ سَفًا و سَفَاءً : کی پیشانی پر کم بال ہونا۔ أسفَی ت الناقةُ : اونٹنی کا لاغر ہونا۔ تِ الریحُ : ہوا کا چلنا۔ السَّفَا : پیشانی کے بالوں کی کمی، خاک۔ دبلا پن۔ بغلٌ أسفَی م سَفواء : پیشانی پر کم بالوں والا خچر، تیز

رفتار۔ ريحٌ سَفْواء: تیز رفتار ہوا۔

۲- سَفِيَ - سَفًا و سَفَاءً الرجلُ: بے وقوف ہونا۔ سَفِي: بے وقوف، سادہ لوح۔ أَسْفَى: بیوقوف ہونا۔ ــ فلانًا: کو طیش پر آمادہ کرنا یا اکسانا۔ ــ بہ: سے بدسلوکی کرنا۔ سَافَى الرجُلَ: کو گالی گلوچ کرنا، کو گالی دینا۔

۳- سَفِيَ - سَفًا و سَفَاءًا ت يدُهُ: کا ہاتھ پھٹنا۔

۴- سَافَى الرجُلَ: کا علاج کرنا۔ السِفاء: دوا۔

۵- أَسْفَى الزرعُ: غلہ کی بالی کے کناروں کا سخت ہونا۔ السَفَا واحد سَفَاة: ہر کانٹے دار درخت۔ ــ من السنبل: بالیوں کے کانٹے۔

سفى: سَفَى - سَفْيًا و أَسْفَى إسفاءً تِ الريحُ التراب: ہوا کا خاک اڑانا یا اٹھا لے جانا۔ سافيةٌ جمع سَافِيات و سوَافٍ: خاک اڑنے یا اٹھا لے جانے والی ہوا۔ سَفِيَ - سَفْيًا التراب: خاک اڑنا یا بکھرنا۔ السَافِيَاء: غبار۔ السَفَى: جس کو ہوا اڑائے۔ السَفِيّ: پراگندہ غبار۔ الأَسْفَى من الخيل م سَفْيَاء جمع سُفْيٌ: پیشانی کے یا کم بالوں والا گھوڑا۔ المُسْفِي: چغل خور۔

○ سَفَى - سَفْيًا و أَسْفَى ﻫ (ہوا کا) غبار کو اڑا کر بکھیرنا۔ سَافِيَاء: غبار۔ مَسْفَى: جسے تیز گھمایا گیا ہو۔ کھلونا، کھیل تماشا (مجازاً)

سفين: پھانا، فانا، پچر۔

سق: سَقْسَقَ الطائرُ: پرندہ کا بیٹ کرنا۔

○ سَقْسَقة: پرندوں کا چہچہانا، چیں چیں کرنا۔

سقب: سَقِبَ - سَقَبًا و سُقُوبًا ت الدارُ: گھر کا نزدیک ہونا۔ سَاقَبَ ت البيوتُ: گھروں کا ایک دوسرے کے قریب ہونا، پاس پاس ہونا۔ أَسْقَبَ تِ الدارُ: گھر کا قریب ہونا۔ ــ الدارَ: گھر کو قریب کرنا۔ مَنْزِلٌ سَقَبٌ: قریب کی منزل۔ السَاقِب (فا): قریب، دور (ضد)۔

۲- أَسْقَبَ تِ الناقةُ: اونٹنی کا زیادہ تر نر بچے جننا۔ السَقْب جمع أَسْقُبٌ و سِقَابٌ و سُقُوبٌ و سُقبان: اونٹنی کا وہ بچہ جس کو اس نے ابھی جنا ہو۔ نوزائیدہ بچہ۔ اَذَلُّ من السقبان بين الحلانب: دودھ دینے والی اونٹنیوں کے درمیان نوزائیدہ بچوں سے زیادہ ذلیل۔ المِسْقَب و المِسْقَاب: نوزائیدہ بچہ کی ماں۔ المِسقاب: وہ مادہ جو عادتاً نر بچے جنے۔

۳- السَقْبُ جمع سِقبان و السَقِيبَة: خیمہ کا ستون۔ سر سبز، موٹی اور لمبی شاخ۔

سقد: سَقَدَ - سَقْدًا و سَقَّدَ و أَسْقَدَ الفرسَ: گھوڑے کو دبلا کرنا۔ السُقْدُدُ جمع سُقَد و السُقَيدَة جمع سُقَيْدات (ح): سرخ رنگ کا ایک پرندہ

سقر: ۱- سَقَرَ - سَقْرًا تهُ الشمسُ: سورج کا کسی کو جھلسنا اور تپش سے اس کے دماغ کو تکلیف دینا۔ سَقَر: جہنم کا اسم علم ہے اور غیر منصرف ہے۔ السَقْرَة جمع سَقَرات: سورج کی تپش۔ السَاقُور: گرمی، جانور کو داغنے کا لوہا۔

۲- أَسْقَرَتِ النخلةُ: کھجور کے درخت سے شیرہ بہنا۔ السَقْر: راب، شیرہ۔ نخلة مِسقارٌ: کھجور کا درخت جس سے شیرہ بہتا ہے۔

۳- السَقر (ح) شکرا - السُقَر: کہتے ہیں۔ جاء بالسُقَرِ و البُقَرِ و بنات غِيرٍ: اس نے صریح جھوٹ بات کی۔ السَقَّار جمع سَقَّارة: غیر مستحق پر بہت لعنت بھیجنے والا۔ کافر۔

○ سُقراط: سقراط (Socrates)

سقط: ۱- سَقَطَ - سُقُوطًا و مُسْقَطًا: زمین پر گرنا کہتے ہیں۔ سَقَطَ من عيني: وہ میری نظر سے گر گیا یعنی میرے نزدیک حقیر ہو گیا۔ الحرُّ: گرمی پڑنا ــ الحرُّ عنّا: سے گرمی دور ہونا (ضد) ــ النجمُ: ستارہ کا غروب ہونا، غائب ہونا۔ ــ على ضالته: کھوئی ہوئی چیز کی جگہ دریافت کرنا اور پانا۔ على الخبير سقطتَ: تم واقف کار کے پاس پہنچے۔ حيثما سَقَطَ لَقَطَ: یہ ضرب المثل عیار شخص کے لئے بیان کی جاتی ہے۔ ــ القومُ إلىَّ: لوگ میرے پاس آئے۔ الولدُ من بطن امه: بچہ کا ماں کے پیٹ سے نکلنا۔ سَاقَطَ سِقاطًا و مُسَاقَطَةً ہُ: کو گراتا یا مسلسل گرانا۔ ــ ہُ الحديثَ: باری باری سے بات کرنا۔ أَسْقَطَ ہُ: کو گرانا۔ ــ تِ المرأةُ السِقْطَ: عورت کا ادھورا بچہ گرانا۔ ــ ن مـن ك: (ن کو ک سے) مجرا کرنا، تفریق کرنا، منفی کرنا۔ اسقط له بالكلام: کو گالی دینا۔ تَسَقَّطَ: کی خطاؤں کو تلاش کرنا۔ ــ الخبرَ: تھوڑی تھوڑی کر کے حاصل کرنا۔ تَسَاقط و اسَّاقَطَ الشیءُ: پے درپے گرنا۔ السُقْط: ناتمام بچہ جو اپنی میعاد سے پہلے گر جائے یا مردہ پیدا ہو۔ السَقْط: بمعنی السُقْط: شبنم یا برف۔ لئیم۔ السَقْطَة: زور سے گرنا، لغزش۔ السِقط: بمعنی السُقْط: پرندے کا بازو کہتے ہیں۔ رفع الطائرُ سِقْطَيْهِ: پرندے نے اپنے بازو اٹھائے۔ بادل کا کنارہ جو سطح زمین سے لگا ہوا دکھائی دے، خیمہ کا گوشہ۔ السَقَط جمع أَسْقَاط: ہر بے خیر چیز، ردی سامان، فضیحت و شرمندگی۔ الساقط جمع سُقَّاط و سِقَاط م سَاقِطَة: لئیم، کمینہ

السَاقِطَة جمع سَوَاقِط: کمینہ، ناقص العقل، پکنے سے پہلے گر جانے والا پھل۔ السِقَاط (جمع ساقط کی) لغزش، پکنے سے پہلے گر جانے والا پھل، پرندہ کا بازو۔ السُقاط و السُقاطة: گری ہوئی چیز۔ السَقُوط: بمعنی ساقط السَقِيط: گری ہوئی برف وغیرہ۔ م سَقِيطة: احمق، ناقص العقل۔ السَقَّاط: بہت گرنے والا۔ بہت تیز تلوار۔ و السَقَطِيّ: ردی سامان بیچنے والا، کباڑی۔ السَقَّاطَة: سقاط کا مونث جس کے معنی بہت گرنے والا ہے۔ سَقَّاطَة الباب: دروازہ کی بلی۔ المَسْقَط جمع مَسَاقِط: گرنے کی جگہ۔ المَسْقَطَة: گرنے کا سبب۔ المَسقِط جمع مَسَاقِط: گرنے کی جگہ، پرندہ کا بازو۔ مَسْقِطُ رأسِ الرجُل: جائے پیدائش۔ مُسْقِطَةُ الاحبال: بڑی مصیبت۔ الأُمُّ المِسْقَاط: قبل از ولادت بچہ گرانے کی عادت رکھنے والی ماں۔

۲- سَقَطَ - سُقُوطًا و مَسْقَطًا في الكلام: بات میں غلطی کرنا۔ غلط بات کرنا۔ ــ عليه الأمرُ: کو ضائع کرنا۔ ــ في يده: نادم ہونا۔ سُقِطَ في يده: لغزش کرنا، غلطی کرنا، نادم ہونا، حیران ہونا۔ اَسْقَطَ الرجُلَ: کے ساتھ وہ کچھ کرنا جس سے وہ غلطی کرے، جھوٹ بولے یا اپنا راز ظاہر کر دے کہتے ہیں۔ ما أَسقط في كلمة: اس نے اپنی گفتگو میں غلطی نہیں کی۔ اُسْقِطَ في يده: نادم ہونا۔ السَقَط جمع أَسْقَاط: لکھنے یا بولنے یا حساب میں غلطی۔

۳- سَاقَطَ سِقَاطًا و مُسَاقَطَةً الفرسُ الخيلَ: گھوڑے کا دوسرے گھوڑوں پر سبقت کرنا۔ ــ الفرسُ العَدْوَ: گھوڑے کا سست رفتار سے دوڑنا۔

○ سَقَطَ - سُقُوطًا و مَسْقَطًا: گرنا، (لڑائی میں) مارا جانا، نیچے گرنا، الٹ کر گرنا، ٹھوکر کھا کر گرنا، پھسل پڑنا۔ (بالوں کا) گرنا۔ على: سے اتفاقاً ملنا یا کو اتفاقاً پانا، کو پانا، کے ہاتھ لگنا (کچھ) ــ الى: کے پاس آنا، پہنچنا۔ ــ: زوال یا انحطاط پذیر ہونا، (معیار کا) گرنا، کالعدم ہونا، منسوخ ہونا، رہ جانا، مفقود ہونا۔ من: سے بچ نکلنا۔ من: کی یادداشت سے یا ذہن سے نکل جانا۔ لِيَسْقُطْ، فَلْيَسْقُطْ: مردہ باد۔ سقط به: کسی کو یا کسی چیز کو اتارنا۔ سقط اليهم عنه انه: ان کے پاس اس کی طرف سے وعدہ تھا کہ وہ ... سقط رأسُهُ في: وہ وہاں پیدا ہوا، اس کی جائے پیدائش وہاں تھی۔ سقط من العُضْوِيَة: کی رکنیت سے خارج ہونا، کارکن نہ رہنا۔ سقوط من عينه: کے نزدیک اپنی عزت کھو دینا۔ سقط في الإمتحان: امتحان میں فیل ہونا۔ سُقِط

فی یده :ہکابکارہ جانا، حیران و ششدر رہنا۔ اسقط ہ فی الامتحان :کو امتحان میں فیل کرنا۔ اسقط ہ: (طیارہ کو) مار گرانا۔ اَسْقَطَ ( ہ عدد ): منہا کرنا، تفریق کرنا۔ اسقط ( ہ من ) : کو سے خارج کرنا۔ اسقطت: کا بچہ ضائع ہو جانا، کا اسقاط ہونا۔ اسقطہ من الجنسیة :کو اس کی شہریت سے محروم کرنا۔ أسقط حقہ فی: کسی چیز میں اپنے حق سے محروم ہو جانا، کسی چیز پر اپنے دعویٰ سے دستکش ہو جانا۔ اسقط دعوی: شکایت کالعدم قرار دینا، شکایت واپس لینا۔ أسقط فی یدہ : بمعنی سقط فی یدہ
تَسَقَّطَ ہ من :سے کچھ آہستہ آہستہ معلوم کرنا، کے بارے میں سے معلومات اکٹھی کرنا۔ ــــ :ردی اشیاء تلاش کرنا۔ تَسَقَّط الاخبار: معلومات اکٹھی کرنا۔ تَسَاقَط :گر پڑنا، نیچے آ جانا، دھڑام سے گرنا، دفعتاً گرنا۔ (مکان کا) گر جانا، پے درپے یا بتدریج گرنا، (بال) گرنا۔ ــــ اِلی :ایک ایک کر کے تک پہنچنا۔ من :سے گرنا، ٹپکتا رہنا۔ تَسَاقط علی نفسه : نڈھال ہونا، صحت کا گرنا جواب دینا۔ تَسَاقَطَ حُطاماً: ٹکڑے ٹکڑے ہونا، ختم ہونا۔

سَقْط : شبنم، اوس۔ سِقط :حمل کے 8 سے زائد ہفتے بعد ضائع ہو جانے والا بچہ۔ (miscarriedfetus) سَقْط و سِقط و سُقط :چقماق سے اڑ کر نکلنے والے شرارے۔ سَقَط جمع اَسْقاط : بے کار چیز، فضلہ، بیکار گوشت ( پھیپھڑے ، اوجھڑی وغیرہ، دل گردے کلیجی، ردی چیز، کاٹ کباڑ، ردی مال) سقط المطاع :ردی، ناکارہ مال۔ سَقَطی :کباڑی، چیتھڑے فروش۔ سَقْطَة جمع سَقَطات : گرنا، بری طرح گرنا، فرو گذاشت غلطی، لغزش۔ سقطات الطباعة: طباعت کی غلطیاں۔ کتابت کی غلطیاں، سُقوط : گرنا، ہوائی جہاز کا گر پڑنا یا حادثہ ہونا۔ زوال، انحطاط، صحت کا گرنا، جواب دینا، مشین کا ٹوٹ جانا (حق) کی تفویض) لغزش۔ سقوط الشعر :بالوں کا گرنا۔ سقوط الامطار :بارش۔ سَقیط :اولا، ژالہ۔ مَسْقَط و مَسْقِط جمع مَسَاقط : وہ جگہ جہاں کوئی گرتی ہوئی چیز اترے، آبشار۔ مَسْقَط اُفقی :گراؤنڈ پلان، افقی قطعہ۔ مسقط راسی :سامنے کا ارتفاع، عمودی حصہ۔ مسقط الرأس :جائے پیدائش، گھر، وطن۔
مَسْقَط :عمان کی بندرگاہ اور دارالحکومت۔
اسقاط :خاتمہ کرنا، شکست دہی، ہوائی (جہاز کا مار) گرانا، اسقاط (حمل) تفریق، منہائی، کٹوتی۔ الاسقاط من الجنسیة: تنسیخ شہریت۔ اسقاط قیمة الدینار : دینار کی قیمت کم کرنا، دینار کی قیمت کا گراؤ۔ تساقط :بالوں کا گرنا۔ تساقط الثلوج :برف باری (Snow fall) ساقِط جمع سُقاط : گرا ہوا، گھٹیا، پست ، کمینہ، نیچ ، ذلیل ، شرمناک ، بدنام (علاقہ) مشتبہ چال چلن کا ، بے عزت، بے وقار، چھوڑا ہوا، بھولا ہوا، مفقود۔ ساقطہ :سکریپ جمع ساقطات :گری ہوئی عورت، طوائف، بیسوا۔ سُقُطراء : سوکوترا۔ (عرب ملک کے جنوب میں ایک جزیرہ)

سقع :ا۔ سَقَعَ -سَقْعاً ہُ :کے ساتھ برائی سے پیش آنا، کو سخت سست کہنا، تھپڑ مارنا کہتے ہیں۔ ماادری این سقع :میں نہیں جانتا کہ وہ کہاں دفع ہو گیا۔ اُسْتُقِعَ لونُہُ: کا رنگ متغیر ہونا۔ السُقع جمع أَسْقاع: زمین کا گوشہ، گھر۔ الأسْقَع :دشمنوں اور حاسدوں سے دور رہنے والا۔
۲۔ سَقَعَ -سَقْعاً الدیکُ :مرغ کا بانگ دینا، ٹکڑوں ٹکڑوں کرنا۔ السِقاع و المِسْقَع :دیکھو الصقاع و المِقْعَع۔
۳۔ السِقاع :کپڑے کا ٹکڑا جو اوڑھنی کو تیل سے بچائے۔ برقع، وہ چیز جس سے اونٹنی کی ناک باندھی جائے۔ الأسقع جمع أَساقِع(ح) :سبز پر اور سفید سر کا چڑیا کے مانند پرندہ جو پانی کے قرب ملتا ہے۔ السَوْقَعَة: شوربے میں گوندھی ہوئی روٹی کا بالائی حصہ۔ من الرداء او الخمار او العمامة :چادر، دوپٹہ یا پگڑی کی وہ جگہ جو سر کے قریب ہو اور جلد میلی ہو جاتی ہے۔
○ سَقَعَ -سَقْعاً ہ / ہ :کو تھپڑ مارنا، بجانا۔ مُسَقَّعَة: گوشت اور بینگن سے تیار کیا ہوا کھانا۔

سقف :ا۔ سَقَفَ -سَقْفاً البیتَ :گھر پر چھت ڈالنا۔ سَقِفَ -سَقَفاً: کبڑا اور لمبا ہونا۔ أَسْقَف سَقْفاء جمع سُقف : کبڑا اور لمبا۔ تِ الرجلُ :ٹانگ کا دائیں پہلو پر جھکا ہونا۔ سَقَفَ البیتَ :گھر پر چھت ڈالنا۔ السَقْف من البیت جمع سُقوف :چھت السَقِیف جمع سُقُف و سُقُف :چھت السَقِیفه جمع سَقائِف :چھت پاٹنے کا تختہ یا پتھر، چھتی ہوئی گزرگاہ، غلام گردش، پناہ گاہ، سونے یا چاندی کے پتلے پترے۔ اونٹ کی پسلی۔ ھَدَمَ السَفر سقائف للبعیر : سفر نے اونٹ کی پسلیاں توڑ ڈالیں۔ الأَسْقَف :موٹی اور لمبی ہڈیوں والا۔ من الجمال :وہ اونٹ جس پر بال نہ ہوں۔ من الظلمان :ٹیڑھی گردن کا نر شتر مرغ۔ المُسَقَّف(مفع) : لمبا۔
۲۔ سَقُفَ -سَقِیفی و تَسَقَّفَ :بشپ ہونا۔ سَقَّفَ بمعنی سَقُفَ - ہ علیهم :ان پر کسی کو بشپ بنانا۔ ــــ : أُسْقِفَ ہُ علیهم : کو لوگوں پر بشپ بنانا۔ الأُسْقُف و الأسْقُف جمع أَساقِفَة و أَساقِف: بشپ، مطران (یونانی لفظ) الأُسْقُفِیة : بشپ کا عہدہ، بشپ کی رعیت۔ جسے بشپ کی طرف منسوب کیا گیا ہو۔
○ سقفُ الحلق : تالو تَسْقِیف :چھت بندی۔ مَسْقُوف : (ب سے) چھتا ہوا، ڈھکا ہوا۔

سقل :ا۔ سَقَلَ -سُقُلاً : کو صیقل کرنا۔ سَقِلَ -سَقَلاً البعیرُ: اونٹ کے کھر میں دائیں جانب کجی ہونا۔ السُقُل: کمر السَقِل من الرجال :پتلی کمر والا۔ من الخیل : پیٹھ پر کم گوشت والا گھوڑا۔ السِقالة و الاسْقالة و الصقالة عند العامة :پاڑ Scaffold مچان۔
۲۔ سَقْلَبَ ہُ : کو پچھاڑنا۔ السَقْلَب : واحد سَقْلَبِی جمع سَقالِبه (صَقْلَب بھی کہا جاتا ہے) نئی پود جو یورپ کے ملکوں میں جا کر آباد ہو گئی۔
○ سقلبی جمع سَقالِبه :وسطی اور مشرقی یورپ کا رہنے والا۔ (Slav) سلاوی۔

سقم : سَقِمَ -وسَقُمَ -سَقَماً و سُقْماً و سَقاماً و سَقامَةً :بیمار ہونا، کی بیماری کا دراز ہونا۔ سَقِیم جمع سِقام و سُقَماء :بیمار، دیرینہ مریض۔ سَقَّمَ ہُ :کو بیمار بنا دینا، گرنا، ڈالنا۔ أَسْقَمَ ہُ: بمعنی سَقَّمه۔ الرجلُ :کے گھر والوں کا بیمار ہونا، پر بیماریوں کا ہجوم ہونا۔ السَقَم و السُقْم جمع أَسْقام والسَقام: بیماری، مرض۔ السَقِم و السَقِیم : مریض، بیمار۔ کلامٌ سَقِیمٌ :غیر درست کلام۔ مکانٌ سَقِیم : خوفناک جگہ۔ ھو سقیم الصدر علی اخیه :وہ اپنے بھائی سے کینہ رکھتا ہے۔ المِسْقام :بہت بیمار رہنے والا، اکثر بیمار رہنے والا۔ ارضٌ مَسْقَمَةٌ :بیماریوں والی زمین، امراض کی آماجگاہ۔

سقن: السَقَنقُور : دیکھو اِسْقَنقُور۔

سقی :ا۔ سَقَی -سَقْیاً الرجُلَ :کو پانی پلانا، پینے کے لئے پانی دینا، کسی کو سقاك الله یا سقیاً لك کہنا۔ الثوبُ : کپڑا رنگنا۔ ہُ اللهُ الغیثُ :الله تعالیٰ اس کے لئے بارش بھیجے۔ بطنَهُ :بیماری کی وجہ سے پیٹ میں پانی جمع ہونا۔ سُقِیَ قلبُهُ عداوةً :کے دل کا دشمنی سے بھر جانا۔ بطنُهُ :کے پیٹ میں بیماری کا پانی جمع ہو جانا۔ سَقّی تَسْقِیَةً الرجلَ :کو بہت پانی پلانا۔ کو سَقْیاً لك: کہنا۔ الثوبَ :کپڑے کو بار بار رنگ میں ڈبونا۔ ساقَی ہُ :ایک دوسرے کو پلانا۔ ہُ

فی اَرضہ: کسی کو زمین کی دیکھ بھال کے لئے رکھنا، اس شرط پر کہ اسے غلہ دیا جائے گا۔ اسے شرکۃ المساقاۃ کہتے ہیں: اُسقی اسقاءً الرجلَ: کو پانی پلانا، کو پینے کے لئے پانی دینا، اسے پانی کی جگہ بتانا، اس کے مویشیوں کو پانی دینا یا اس کی زمین کو پانی دینا، اسے سقاك اللّٰه یا سقیًالك کہنا۔ و ۔۔ ہُ اللّٰہُ الغیث: اللہ کا اس کے لئے بارش بھیجنا۔ تَسَقَّی تسقیاً: سیراب ہونا، تر ہونا۔ تَسَقَّی الصِبغَ: رنگ پی جانا، جذب کرنا۔ تَسَاقیا: ایک دوسرے کو پلانا۔ اِستَقی اِستِقاءً منہ: سے پانی وغیرہ مانگنا۔ و من النھر: نہر سے پانی لینا۔ اِستَسقَی اِستِسقاءً منہ سے پینے کے لئے کچھ طلب کرنا، مانگنا۔ ۔۔ الرجلُ قے کرنا، کے پیٹ میں بیماری کا پانی جمع ہونا۔ الرجلَ: سے سقاك اللّٰہ یا سقیًا لك کہنا السَقی جمع اَسقِیَۃ: بیماری کی وجہ سے پیٹ میں جمع ہوجانے والا پانی۔ سَقیًا و سُقیًا لفلان: دعاء کے موقع پر کہتے ہیں، اصل میں سقاہ سَقیًا ہے یعنی اللہ اس کو سیراب کرے۔ السِقی جمع اَسقِیَۃ بمعنی السَقی: پیٹ میں بیماری کی وجہ سے جمع ہونے والا پانی، سیراب کی ہوئی فصل یا زمین، پانی کا حصہ (کہتے ہیں۔ کم سِقیُ اَرضِكَ: تمہاری زمین کے حصہ کا پانی کس قدر ہے) بادل۔ السِقاء جمع اَسقِیَۃ و اَسقِیات و اَساقٍ: (پانی یا دودھ وغیرہ رکھنے کی) مشک۔ السِقایَۃ و السُقایَۃ: پانی پلانے کی جگہ، پانی پلانے کا برتن۔ و السُقایۃ: پانی جمع کرنے کا حوض یا ٹنکی السَاقِی: جمع سُقاۃ و ساقون و سُقّاء سُقِیّ (فا): ساقی۔ السَاقِیۃ جمع سَواقٍ و سَاقِیات: ساقی کا مونث، چھوٹی نہر۔ السُقیا: سقی و اِستسقاء کا اسم۔ السَقِیّ واحد سَقِیَّۃ: درخت خرما، بردی کا پودا، دریاؤں کے پانی سے سیراب کیا ہوا، بہت بارش برسانے والا بادل۔ السَقّاء م سَقّاءۃ و سَقّایۃ: ساقی کا اسم مبالغہ۔ الاِستِسقاء: بروئے لغت پانی طلب کرنا اور شرعی اصطلاح میں سخت ضرورت کے وقت اللہ تعالیٰ سے بارش کی دعاء کرنا، اطباء کے نزدیک جسم کی بیماری کا نام ہے۔ المَسقَی (ز): سیرابی کا وقت۔ المَسقَوِیّ (ز): دریا کے پانی سے سیراب کی ہوئی کھیتی۔ (المَظماءِیّ: بارانی کھیتی) السقاۃ و المَسقَاۃ: پانی پلانے کی جگہ۔

۲۔ سَقَی ۔ سَقیًا الرجُلَ: پر عیب لگانا، کی غیبت کرنا۔ اَسقَی فلانًا: پر عیب لگانا، کی غیبت کرنا۔

○ سَقی: آبپاشی، آبیاری، پانی دینا۔ مِسقَی جمع مَسَاقٍ: آبپاشی کی نہر۔ مُسَاقاۃ: شجرکاری، ایک ہی نوع کے باغات یا کھیتوں کے پٹہ پر فصل میں حصہ دینے کا ٹھیکہ جو صرف ایک فصل کے لئے ہو۔ (اسلامی قانون)۔ استسقاء: بلودھر، استقاء (ایک بیماری کا نام) صلاۃُ الاستسقاء: بارش کے لئے نماز۔ استسقائی: بلودھر سے متعلق سَاقِیَۃ جمع سَوَاقٍ: ہوٹل کی شراب گاہ میں مشروبات پیش کرنے والی Barmaind، چھوٹا دریا، آبپاشی کی ڈگی یا نہر، رہٹ۔

سک: سَكَّ ۔ سَكًّا الباب: دروازہ بند کرنا، دروازے میں لوہے کی بلی لگانا۔ ۔۔ اُذُنیہ: کے کانوں کو جڑ سے اکھیڑنا۔ کہتے ہیں: ماسَكَّ سَمعِی مثلُ ذلك الکلام: اس جیسا کلام میرے کانوں نے کبھی نہیں سنا۔ ۔۔۔ سَكَكًا: چھوٹے کانوں والا ہونا۔ اَسَكّ م سَكّاء جمع سُكّ: چھوٹے کانوں والا۔ کُلُّ سَكّاءَ بیوض و کلُّ شرفاءَ وَلُود: ہر چھوٹے کان والی انڈے دیتی ہے اور ہر بڑے کان والی بچے جنتی ہے۔ اِستَكَّ اِستکاكًا النبات: پودے کا گنجان ہونا، گھنا ہونا۔ ۔ ت المسامعُ: بہرا ہونا۔ کہتے ہیں: مااستك فی مسامعی مِثلُہُ: میرے کانوں میں اس جیسی بات نہیں پڑی۔ ۔۔ البیتُ: دروازے کا شگاف بند ہونا۔ السُكّ: بچھو کا بل، مکڑی کا سوراخ، طبیعت کی کمینگی۔ ۔۔ جمع سِکاك و سُکوك: تنگ کنواں، تنگ کڑیوں والی زرہ، بند سڑک۔ السَكّی: کیل۔ السَكَك (مص): بہراپن۔ السَكّاء: تنگ کڑیوں والی زرہ۔ السُکُوك: تنگ منہ کا کنواں۔ السُكاكَۃ: چھوٹے کانوں والا۔

۲۔ سَكَّ ۔ سَكًّا العُملَۃَ: سکے ڈھالنا۔ السِكّۃ جمع سِكَك: سکہ ڈھالنے کا ڈھانچہ یا مشین۔ السِكّی: دینار۔ السَكّاك: سکے ڈھالنے والا۔

۳۔ سَكَّ ۔ سَكًّا البئرَ: کنواں کھودنا۔ کہتے ہیں: اینَ تَسُكُّ: کہاں جاتے ہو؟ السَكّ: سیدھی عمارت۔ السِكّۃ جمع سِکَك: ہل کا پھل یا پھالی۔ درختوں کی قطار، ہموار راستہ (سِکّۃُ الحدید: ریل کی پٹری)۔ ڈاکخانہ، گلی۔ کہتے ہیں: فلانٌ صعبُ السِکّۃ: وہ چین سے نہیں رہتا۔ اَصحاب السِکك: اہم امور کے لئے بھیجے جانے والے وظیفہ خور، پیغام رساں۔ السِكاك: کہتے ہیں: ضربوا بیوتھم سکاكًا: انہوں نے اپنے مکان ایک قطار میں بنائے۔ السِكّی: قاصد، ڈاکیا۔ السَكّاكَۃ: مسافر لوگ۔

۴۔ سَكَّ ۔ سَكًّا النعامُ ما فی بطنہ: شترمرغ کا پتلی بیٹ کرنا۔

۵۔ السُكّ: ایک قسم کی خوشبو۔ السُکاك: کرہ ہوائی، بلند فضا کی ہوا، تیر میں پر کی جگہ۔ السُکاکَۃ: بلند فضا کی ہوا، خودرائے۔

۶۔ سَكسَكَ: کمزور ہونا، بہادر ہونا۔ تَسَكسَكَ الیہ: سے عاجزی کرنا۔

○ سَكّ ۔ سَكًّا الباب: دروازہ کو چٹخنی لگانا، مقفل کرنا۔ سَكَّ الروبیۃ: روپیہ (کا سکہ) ڈھالنا۔ سَكَّ ۔ سَكَكًا و اِستَكّ: بہرہ ہونا یا ہوجانا۔ سِکّۃ: پہلو کی گلی، چھوٹی گلی۔ سِکّۃُ الحدید اور السِکّۃ الحدیدۃ: ریل روڈ۔ دارُ السِکّۃ: ٹکسال۔ دارالضرب، (mint)۔ سکۃ زراعیۃ: پگڈنڈی۔ سَكّان جمع سَكّانات: پتوار Rudder اَسَكّ م سَكّاء جمع سُكّ: بہرا۔ مَسکُوکَۃ جمع مَسکوکات: سکہ (coin) نالی کا سراخ۔ علم المسکوکات: علم مسکوکات Numismatics سِکارۃ جمع سَکائر: سگریٹ۔ سکارین: سکرین (مصنوعی چینی)

سکب: ۱۔ سَکَبَ ۔ سَکبًا و تَسکابًا الماءَ ونحوہ: پانی وغیرہ گرانا۔ سُکُوبًا و انسَکَبَ الماءُ: پانی کا گرنا، بہنا۔ تَسَاکَبَ الدمعُ: آنسو گرنا، بہنا۔ السَکبُ: لگاتار بارش۔ من الخیل: تیز رفتار گھوڑا۔ ماءٌ سَکبٌ: بہتا ہوا پانی۔ رجلٌ سَکبٌ: چست چالاک آدمی۔ السَکبَۃ: سرکی بھوسی۔ السَاکِب والسکوبُ و السکیب: بہنے والا۔ الأُسکوب: بہنے والا لگاتار جھڑی۔ ۔۔ من البرق: زمین کی طرف کوندنے والی بجلی۔ الاُسکُوبۃ و الاِسکابۃ: مشک کے شگاف میں دینے کی لکڑی۔ المَسکَبۃ جمع مَسَاکب: بہانے یا بہنے کی جگہ۔

۲۔ السَکبُ: ایک قسم کا لباس، تانبا یا سیسہ۔ امرٌ سَکبٌ: لازمی کام۔ السَکب: تانبا یا سیسہ۔ الاُسکُوب: لوہار، تالے بنانے والا، دھات کا کام کرنے والا، درخت خرما کی قطار۔ والإسکاب: موچی المَسکَبۃ جمع مَساکب: نرسری، پودگھر، پودکیاری۔ السِکباج (ط): گوشت اور سرکہ سے تیار کردہ سالن (فارسی لفظ)

○ مُسکَبٌ جمع مساکب: کٹھالی۔ مَسکُوبِیۃ: کٹھالی۔

سکت: ۱۔ سَکَتَ ۔ سَکتًا و سُکُوتًا و سُکاتًا و ساکوتۃً: خاموش ہونا، مرجانا۔ ۔۔ الغضبُ: غصہ ٹھنڈا ہونا۔ الحرُّ: گرمی کا تیز ہونا اور ہوا کا رکنا۔ الحرکۃُ: حرکت کا ٹھہرنا۔ سُکِتَ: کو سکتہ لاحق ہونا۔

مُسْكُوت : سکتہ میں مبتلا۔ سَكَّتَ هُ : کو خاموش کرنا، چپ کرانا۔ سَاكَتَ هُ فَسَكَتَهُ : خاموش رہنے میں کسی سے مقابلہ کرنا اور غالب آنا۔ أَسْكَتَ : خاموش ہو جانا۔ هُ : کو خاموش کرنا، چپ کرانا۔ السَّكْت : بہت خاموش رہنے والا۔ السِّكِّيت : کم گو مگر جب بولے تو اچھی باتیں کرے۔ السُّكْتَة : سکت کا اسم، بچہ کو چپ کرانے کی لوری۔ السَّكْتَة : سکت کا اسم، سکتہ کی بیماری (طب) السُّكْتَة : بچوں کو چپ کرانے کی لوری۔ السُّكَات : بیماری جو بولنے میں مانع ہو۔ (طب)۔ من الجواب مُسْكِت : جواب کہتے ہیں۔ رماهُ بسُكاته و صُماتِه : اس نے اس کو خاموش کر دیا۔ من الحيّات : بے خبری میں ڈس لینے والا سانپ کہتے ہیں۔ هو على سُكات الأمر : وہ کام ختم کرنے کے قریب ہے۔ السُّكاتة من الجواب : مسکت جواب۔ السُّكوت و السّاكوتُ و السّاكوتة و السِّكِّيت والسُّكَيت : بہت خاموش رہنے والا۔ السُّكَيت : بہت خاموش رہنے والا، گھوڑ دوڑ کا آخری گھوڑا۔ المُسَكِّت : جوئے کے کھیل کا آخری تیر۔

۲۔ أَسْكَتَ عن الشيء : سے اعراض کرنا۔

۳۔ السُّكْتَة : برتن کا بچا ہوا۔ أَسْكاتُ الشيء : چیز کا بقیہ۔ چیز کے باقی ماندہ حصے۔ القومِ : قوم کے اوباش لوگ۔

○ سَكَتَ ـُ سَكْتًا و سُكوتا و سُكاتا (عن) : پر خاموشی سے گزر جانا، کا جواب نہ دینا۔ سُكِتَ : کو سکتہ ہو جانا۔ أَسْكَتَ هُ : کو چھپانا، بتانے سے انکار کرنا۔ سكتة قلبية : دل کی حرکت بند ہونا۔ على السُّكْتِ : خاموشی سے۔

سكر : ١۔ سَكَرَ ـُ سُكْرًا الإناءَ : برتن بھرنا۔ سَكِرَ ـَ سَكَرًا الحوضُ : حوض کا بھر جانا۔

۲۔ سَكَرَ ـُ سُكورًا و سَكَرانًا الريحُ : ہوا کا رک جانا، ٹھہرنا۔ الحرُّ : گرمی کا کم ہونا۔ الساكِر م ساكِرة (فا) : ساکن۔ کہتے ہیں : ليلٌ ساكِرٌ : وہ رات جس میں ہوا ٹھہری ہوئی ہو۔

۳۔ سَكَرَ ـُ سَكْرًا النهرَ : دریا کے لئے بند بنانا۔ ـ الباب : دروازہ بند کرنا۔ سُكورًا و سَكَرانًا بصرهُ : نگاہ دھندلی ہونا۔ سَكِرَ ـَ سَكَرًا و سُكْرًا و سُكُرًا و سَكْرًا و سَكَرانًا من الشراب : شراب سے مدہوش ہونا۔ سَكِرٌ و سَكْران م سَكِرة و سَكْرى و سَكْرانة جمع سَكْرى و سَكارى و سُكارى مدهوش -- سَكْرًا الرجلُ عليه : کا کسی پر غضب ناک ہونا۔ سُكِرَ بصرهُ : کی نگاہ دھندلی ہونا۔ سَكَّرَ الباب : دروازہ بند کرنا۔ هُ : کا گلا گھونٹنا۔ سُكِّرَ بصرهُ : کی نگاہ دھندلی ہونا۔ أَسْكَرَهُ الشرابُ : کو شراب کا مدہوش کرنا، مست کرنا۔ تَساكَرَ : مستی ظاہر کرنا، نشہ آور چیز استعمال کرنا۔ السُّكْر (مص) : مستی، نشہ۔ السِّكْر جمع سُكور : سَكَرَ النهر (دریا بند کرنا) کا اسم دریا کا بند، پشتہ۔ السَّكَر : شراب، ہر نشہ آور چیز، سرکہ۔ السَّكَرة (ن) : ایک پودا۔ سَكْرة الموت او الهم جمع سَكَرات : موت یا غم کی شدت اور غشی۔ السَّكّار : نشہ آور اشیاء کا بنانے اور بیچنے والا۔ السِّكِّير والسَّكُور المِسْكير : بہت نشہ کرنے والا، عادی شرابی۔ السُّكَّرة : (عام لوگوں کی زبان میں) لکڑی کا آلہ جس سے دروازہ لکڑی کی چابی سے بند کیا جاتا ہے۔

۴۔ سَكَّرَ الشيءُ : شکر کی طرح ہو جانا۔ السُّكَّر : شکر، چینی۔

۵۔ السُّكُرُّجة والسُّكُرَّجة : تشتری، رکابی۔

○ سَكَّرَ هُ : میں چینی ڈالنا، پر شکر چھڑکنا، کو چینی کے قوام میں رکھنا، پاگنا، چینی کے ساتھ محفوظ رکھنا، کا مربہ ڈالنا۔ سَكاكِر : مٹھائیاں، کیک، پیسٹریاں، شیرنیاں، ٹافیاں، کھانڈ کی مٹھائیاں۔ سُكَّر : چینی سُكَّر الثمار : پھلوں کی چینی۔ سُكَّر الشعير : شعیرہ کی چینی۔ malt sugar سُكَّر العنب : انگور کی چینی۔ grape sugar سُكَّر القصب : گنے کی چینی۔ سُكَّر اللبن : دودھ چینی۔ سُكَّر النبات : Rock candy , suger candy قصب السكر : گنا مرض السكر : ذیابیطس Diabetes سُكَّري : چینی کا، چینی والا، میٹھا، سکرین Saccharine سکریات مٹھائیاں، ٹافیاں، کھانڈ کی مٹھائی۔ مرض البول السكري : ذیابیطس سُكَّرِيَة : شکردانی Suger bowl مُسَكِّرات : مٹھائیاں، کینڈی، کنفکشنری۔ سُكُرتاة : انشورنس، بیمہ۔ سكرتارية : سیکرٹریٹ، سیکرٹری شپ۔ سِكِرتو : روئی کی ردی cotton waste سِكِرتير : سیکرٹری۔ سكرتير عام : سیکرٹری جنرل۔

سِكْرِتيرِية : سیکرٹریٹ (Secretariat)

سُكَّرِين : سکرین Saccharin تَسَكْسَكَ : غلامانہ انداز سے پیش آنا، غلامانہ رویہ اختیار کرنا۔

تَسَكْسُك : غلامی Servility سَكْسُوني : سیکسن Saxonian , Saxon

سَكْسونيا : سکسونیا Saxonia

سكع : سَكَعَ و سَكِعَ ـَ سَكْعًا و سُكُعًا : آوارہ پھرنا کہتے ہیں۔ ما ادری این سكع : (میں نہیں جانتا وہ کہاں چلا گیا، عوام کی زبان میں سكع فلانٌ : اس وقت کہتے ہیں جب وہ لنگڑا کر چلے۔ تَسَكَّعَ الظلمةَ : اندھیرے میں بھٹکتے پھرنا۔ في أمره او مسيره : بے راہ چلنا، مدت تک باطل میں رہنا، عوام کی زبان میں جب کوئی کسی کی چاپلوسی کرے یا اس کے سامنے فروتنی کا مظاہرہ کرے تو کہتے ہیں۔ تَسَكَّعَ له رجلٌ سُكَعٌ : متحیر آدمی۔ الساكِع (فا) والسَّكِع : اجنبی آدمی۔ المَسْكَعة : ایسی بات جس میں راہ نہ سوجھے۔ ارضٌ مُسَكِّعة : بھٹکانے والی بے راہ زمین۔

○ طَرَدَهُ الى حيث التَّسَكُّع : کو اندھیرے میں دھکیل دینا، کو غیر یقینی انجام سے دو چار ہونے" دینا۔

سَكّاف : موچی، کفش دوز۔ سِكافة : کفش دوزی، جوتے سازی کا پیشہ۔ اُسْكاف، اِسكافي جمع أساكِفة : کفش دوز۔

سكف : ١۔ سَكِفَ ـَ سَكَفًا الباب : دروازہ کی چوکھٹ بنانا۔ تَسَكَّفَ الباب : دروازہ کی چوکھٹ پر قدم رکھنا۔ السّاكِف (فا) : دروازہ کی چوکھٹ کی اوپر کی لکڑی جو دہلیز کے مقابل ہوتی ہے۔ الأُسْكُفّ من العين : پلکوں کے اگنے کی جگہ، آنکھ کا نچلا پپوٹا کہتے ہیں۔ وقفت الدمعةُ على اسكف عينه : آنسو پلکوں پر رک گیا۔ الأُسْكُفَّة و الأُسْكوفة : چوکھٹ، دہلیز۔

۲۔ أَسْكَفَ : موچی ہونا۔ الأُسْكَف والاسكاف والأُسْكوف والسَّكّاف و السَّيْكَف : موچی۔ السِّكافة : موچی کا پیشہ۔

○ ساكِف : سردل، لنٹل، Lintel

سكم : سَكَمَ ـِ سَكْمًا : کمزوری سے قریب قریب قدم رکھنا۔ سَيْكَم : کمزوری کی وجہ سے قریب قریب قدم رکھنے والا۔ الإسْكيم : راہب کا کپڑا یا اس کا سر پر ڈالنے کا کپڑا۔

سكن : ١۔ سَكَنَ ـُ سُكونًا : ٹھہر جانا، سکون پذیر ہونا۔ ـ عنه الوجعُ : کا دور دور ہو جانا، جاتا رہنا۔ الحرفُ : حرف کا ساکن ہونا۔ سَكَّنَ المتحرّكَ : متحرک کو ساکن کرنا۔ الحرفَ : حرف کو جزم دینا۔ أسْكَنَ الفقرُ فلانًا : محتاجگی کا کسی کو بے حرکت کرنا۔ السُّكون : بے حرکتی۔ السُّكّان من السفينة جمع سُكّانات : پتوار۔

۲۔ سَكَنَ ـُ سُكونًا اليه : پر خوش ہونا، راحت پانا۔

تَسَکَّنَ: آرام لینا قرار پانا۔ السَّکَن ہر وہ چیز جس سے آرام ملے، دل لگے رحمت، برکت۔ السَّکِینَۃ: وقار، ہیبت، اطمینان۔ السِّکِّینَۃ اطمینان، وقار۔

۳۔ سَکَنَ - سَکَناً و سُکنی الدارَ و فی الدار: گھر میں رہنا، اقامت کرنا۔ ساکن جمع سُکَّان و سَاکِنون: (گھر میں) رہنے والا، اقامت کرنے والا۔ سَاکَنَ ہٗ فی دارٍ واحدۃٍ: کے ساتھ ایک گھر میں رہنا۔ أَسْکَنَ ہٗ الدارَ: کو گھر میں رکھنا، کی (گھر میں) بود و باش کرانا، کو آباد کرنا۔ تَسَاکنوا فی الدار: گھر میں مل کر رہنا۔ السَّکْن: گھر، گھر والے۔ السَّکَن: سَکَنَ کا اسم، رہنے کی جگہ، آگ۔ اسکان کا واحد بمعنی غذا خوراک۔ السَّکِنَۃ جمع سَکِنَات: سر کے قیام کی جگہ کہتے ہیں۔ ترکتھم علی سکناتھم: میں نے ان کو اپنی حالت میں چھوڑا۔ السُّکْنَی: سکن کا اسم، رہنے کی جگہ، رہائش کی جگہ۔ المَسْکِن و المَسْکَن جمع مَسَاکِن: گھر، مکان، منزل۔

۴۔ سَکُنَ - سُکُوناً و سَکُنَ - سُکُونَۃ: مسکین ہونا۔ أَسْکَنَ الرجلُ: مسکین ہونا۔ ہٗ: کو مسکین بنانا۔ تَسَکَّنَ و تَمَسْکَنَ: مسکین ہونا۔ اِسْتَکَانَ اِسْتِکَانَۃً و اسْتَکَنَ: ذلیل و عاجز ہونا۔ المَسْکَنَۃ: غربت، افلاس، محتاجگی، ذلت، کمزوری۔ المِسْکِین جمع مِسْکِینُون و مَسَاکِین م مِسْکِینَۃ و مِسْکِین: کچھ نہ رکھنے والا، عیال کے لئے بقدر کفالت نہ رکھنے والا، ذلیل، مغلوب۔

۵۔ السُّکَین (ح) ہلکا پھلکا تیز رو گدھا۔ السُّکَیْنَۃ (ح): گدھی۔ السِّکِّین جمع سَکَاکِین و السِّکِّینَۃ: چھری، چھرا۔ السَّکَّان چھریاں بنانے والا۔

○ سَکَنِی خاکستری۔ فی حرکاتہ و سکناتہ: اپنے تمام اعمال میں، ہر صورت حال میں۔ سکون الطائر: سنجیدگی، تشویشناکی، متانت۔ سَکَّان چھری چاقو والا (Cutler)۔ مَحَلُّ السُّکْنَی: رہائش گاہ۔ سَکَاکِینِی: چھری چاقو والا (Cutler)۔ تَسْکِین: غصہ ٹھنڈا کرنا، سکون دینا۔ اِسْکَان: بسانا، رہائش فراہم کرنا، آباد کرنا۔ السُّکَّان: آبادی Population ساکن الجنان: بہشتی، مرنے والا۔ کثیر السُّکَّان: گنجان آباد۔ لایُحَرِّكُ سَاکِناً: وہ ہلتا نہیں، سرکتا نہیں، وہ اپنی انگلی نیچے نہیں کرتا، جنبش نہیں کرتا، سرد مہر رہتا ہے۔ حرَّك ساکنہ: کو متحرک کرنا: مضطرب کرنا، جگانا، بیدار کرنا، برانگیختہ کرنا۔ مَسْکُون: آباد، جس میں رہائش ہو، جہاں بھوتوں کا بسیرا ہو۔ (haunted) المَسْکُونۃ: دنیا، آباد دنیا، ربع مسکون۔

سکنجبین: سکونجی۔ سِکَنْدِیْنَافِیَا و سِکَنْدِنَاوَہ: سکینڈے نیویا Scandinavia (ایک ملک کا نام)

سکند نافی: سکینڈ نیوی: ملک سکینڈے نیویا کا۔

سکو: السَّکُولاستیك یونانی فلسفہ پر مبنی دینی تعلیم۔

سل: ۱۔ سَلَّ - سَلاً الشیءَ من الشیءِ: ایک چیز میں سے دوسری چیز آہستہ آہستہ نکالنا۔ ۔ ہِ سَلاً: گرے ہوئے دانتوں والا ہونا۔

سَلّ: گرے ہوئے دانتوں والا۔ سَلَّہ: گرے ہوئے دانتوں والی۔ أَسَلَّ اِسْلالاً الشیءَ: کو چپکے سے چرانا۔ تَسَلَّلَ و انسَلَّ من الزحام: بھیڑ میں سے چپکے سے کھسک جانا کہتے ہیں۔ اِنْسَلَّ قیدُ الفرس من یدہ: اس کے ہاتھ سے گھوڑے کی رسی نکل گئی۔ سَلَلْتُ السیف من الغِمْد فانسَلَّ: میں نے میان سے تلوار نکالی تو وہ نکل آئی۔ اِسْتَلَّ الشیءَ من الشیءِ: ایک چیز کو دوسری چیز سے آہستہ آہستہ نکالنا۔ اِسْتَلَّ فلانٌ بکذا: فلاں شخص ایک چیز چھپا کر لے گیا۔ السالّ (فا) جمع سُلاّن و سُوّال: وادی میں پانی بہنے کی تنگ جگہ، چور۔ الأَسَلّ چور۔ السَّلَّۃ جمع سِلال: خفیہ چوری، حوض کا نقص کہتے ہیں۔ فرسٌ سریعُ السَّلَّۃ: تیز دوڑنے والا گھوڑا۔ أتیناھم عند السَّلّۃ: سین کی زبر کیساتھ مرۃ کے معنی ہیں اور زیر کے ساتھ نوع کے معنی ہیں) ہم ان کے پاس تلواریں سونتنے کے موقع پر آئے۔ السلالَ: چور السلیل: کھینچا ہوا سونتا ہوا۔ (کہتے ہیں۔ سیفٌ سلیلٌ: سونتی ہوئی تلوار) وادی میں پانی بہنے کی جگہ، بیٹا (کہتے ہیں۔ ھو سلیل الاکارم یعنی وہ بزرگوں کی اولاد ہے) خالص شراب، حرام مغز، کوہان۔ السَّلِیلَۃ: بیٹی، پیٹھ کے گوشت کا لمبا ٹکڑا، (ح) لمبی مچھلی۔ السُّلالۃ: کسی شئی سے نکالی ہوئی چیز، نسل، اولاد (کہتے ہیں۔ ھو سُلالۃ طیبۃٌ و من سُلالۃ طیبۃ: وہ اچھی نسل کا اچھا بیٹا ہے)، خلاصہ۔ المِسَلَّۃ جمع مِسَلاّت و مَسَالّ بڑی سوئی، سوا۔ مِسَلَّۃُ فرعون ہوئی کی شکل کا طویل مربع ستون جو فراعنہ کی یادگار ہے۔ (obelisk)

۲۔ سُلَّ لاغر ہونا، سل کی بیماری میں مبتلا ہو کر لاغر ہونا۔ مَسْلُولٌ: سل کی بیماری میں مبتلا لاغر شخص۔ أَسَلَّ اِسلالاً اللّٰہُ فلاناً: اللہ کا فلاں کو سل کی بیماری میں مبتلا کرنا۔ السِّلّ و السُّلّ و سُلال لاغری، پھیپھڑے کی بیماری۔ سِل (طب): السَّلَّۃ جمع سِلال: سل کی بیماری۔

۳۔ السَّلّ جمع سِلال: عطر فروش کا ڈبہ، عوام کے نزدیک وہ ٹوکری جو درخت کی شاخوں سے بنائی گئی ہو۔ السَّلَّۃ جمع سِلال: ٹوکری السَّلاَّل: ٹوکریاں بنانے یا بیچنے والا۔

۴۔ سَلْسَلَ سَلْسَلَۃً الماءَ: پانی کو پستی کی طرف بہانا کہتے ہیں۔ ماسَلْسَلَ طعاماً: اس سے کھانا نہیں کھایا۔ تَسَلْسَلَ الماءُ: پانی کا نشیبی زمین میں بہنا۔ السَّلْسَل و السَّلْسَال و السَّلاسِل: میٹھا پانی، حلق سے با آسانی اتر جانے والی شراب۔ ۵۔ سَلْسَلَ سَلْسَلَۃً الشیءَ بالشیءِ: ایک چیز کو دوسری چیز سے جوڑنا، ملانا۔ سلسل فلاناً الی فلان: کو کسی کی طرف نسبت میں جوڑنا۔ کسی کے دوسرے کسی سے سلسلہ نسب کی اصل کا پتہ لگانا۔ السَّلْسَلَۃ: کوہان کا لمبا ٹکڑا۔ السِّلْسِلۃ جمع سَلاسِل: لوہے وغیرہ کی زنجیر، کوہان کا لمبا ٹکڑا۔ سَلاسِلُ الکتاب: کتاب کی سطریں۔ البرق بادل کی چوڑائی میں لمبائی میں چمکنے والی بجلی۔ شَعْرٌ مُسَلْسَل: گھنگھریالے بال۔ المُتَسَلْسِلۃ (ع ح) مسلسل اعداد جن میں ایک عدد سے پہلے ایک بڑھانے سے وہ دگنا ہو جاتا ہے۔ جیسے ۱، ۳، ۷، ۱۵، ۳۱ (۱+۱ = ۲ اور ۲ = ۲+۳ = ۳، ۶+۱ = ۷ اسی طرح ۷+۷ = ۱۴، ۱۴+۱ = ۱۵ اور ۱۵+۱۵ = ۳۰، ۳۰+۱ = ۳۱)

۶۔ تَسَلْسَلَ فِرِنْدُ السیف: تلوار کے جوہر کا چمکنا۔ المُسَلْسَل من الثیاب: دھاری دار کپڑا۔ سیفٌ مُسَلْسَلٌ: چمکنے والی تلوار، سیف لامع۔

۷۔ تَسَلْسَلَ الثوبُ: کپڑے کا پہننے سے پتلا ہو جانا۔ المُسَلْسَل و المُتَسَلْسِل من الثیاب ردی بناوٹ کا بوسیدہ کپڑا۔

○ اِنْسَلّ الی: میں سرایت کرنا (سیاسی طور پر بھی) فوجی دستوں کا محاذ کے پار نکل جانا (عسکری)

سَلّ ٹوکری۔ السِّل التدرنی: سل دق ٹی بی السِل الرئوی، پھیپھڑوں کی سل Pulmonary tuberculosis سَلَّۃ جمع سِلال: ٹوکری سَلَّۃ المُھْمَلات ردی کی ٹوکری۔ کُرۃ السلّہ باسکٹ بال۔ سُلالی کنبہ کا، خاندانی۔

سلا: سَلاَ - سَلاً السمنَ گھی صاف کرنا۔ ۔ السِمْسِمَ: تلوں سے تیل نکالنا۔ ۔ الجذعَ: تنہ پر سے کانٹے چھیلنا۔ اِسْتَلاَ السمنَ: گھی صاف کرنا۔ السِّلاء جمع اَسْلِئَۃ: سِلأ کا اسم، گرم کر کے صاف کیا ہوا گھی۔ السُّلاء (سُلاءَۃ کا واحد) کھجور کے درخت کے

کانٹے ، درخت خرما کے کانٹوں کی مانند تیر کا پھل۔ (ح) ایک پرندہ۔

۲۔ سَلاَ - سَلاً مِئةَ سوطٍ : کو سو کوڑے مارنا۔

سلب: سَلَبَ - سَلْبًا و سَلَبًا الشیءَ : (دوسرے سے) چیز زبردستی چھیننا۔ ـــ واسْتَلَبَ هُ ثوبَه: فریب سے کسی کے کپڑے چھیننا۔ سَلَّبَ و أَسْلَبَتِ الناقة او المرأة: اونٹنی یا عورت کے بچے کا مرجانا یا ادھورا بچہ گرانا۔ سلیب و سَلُوب جمع سُلُب و سَلائب و سالِبٌ و سَلِبٌ و مُسْلِب و مُسَلَّبٌ اونٹنی یا عورت جس کا بچہ مرگیا ہو یا ادھورا گرا ہو۔ السَّلَب جمع أَسْلاب : چھینی ہوئی چیز کہتے ہیں۔ أخذ سلبَ القتیل: اس نے مقتول کا سامان لے لیا۔ السَّلِیب جمع سَلْبَی : عقل یا مال کھویا ہوا۔ السَّلاّب: بہت چھیننے والا۔ السَّلاّبة و السَّلَبُوت (مذکر و مونث) لٹیرا، چور۔

۲۔ سَلَبَ - سُلُبًا و سَلْبًا القصبةَ او الشجرةَ : (نرسل، گنا، درخت) چھیلنا۔ ـــ السیفَ: تلوار ننگی کرنا۔ صفت سَالِب جمع سُلاّب و سَالِبُون م سَالِبة جمع سالبات و سوالب۔ اَسْلَبَتِ الشجرةُ: درخت کا پھل یا پتے گرنا۔ انْسَلَبَ: بہت تیز چلنا (عام طور پر اونٹنی کے لئے مخصوص ہے)۔ السَّلْب تیز رفتاری، سبک رفتاری۔ فرسٌ سَلِبُ القوائم: پتلی ٹانگوں والا گھوڑا۔ السَّلَب: درخت کا ریشہ یا چھلکا جس سے رسیاں بٹی جاتی ہیں۔ ـــ من القصبة: نرسل کا چھلکا۔ سلبُ الذبیحة: ذبح شدہ جانور کا چمڑا، پائے اور پیٹ۔ السَّلِب: ہلکا۔ شجرة سَلِیب جمع سُلُب: وہ درخت جس کے پتے جھاڑ دیئے گئے ہوں اور شاخیں چھانٹ دی گئی ہوں۔ السُّلْبَة: برہنگی، عریانی۔ السَّلاّب: درخت سے رسیوں کے لئے ریشے نکالنے والا۔

۳۔ سَلِبَ - سَلَبًا : ماتمی لباس پہننا۔ السِلاب جمع سُلُب: سیاہ ماتمی لباس۔ کہتے ہیں۔ لبست الثکلی السِلاب: ماں نے جس کا بچہ مرگیا غم کا لباس پہن لیا۔

۴۔ السَّلِب: طویل، لمبا۔ الأسلوب جمع أَسالیب طریقہ، راستہ، روش، انداز، (کہنے اور کام کرنے کا) ناک کا اونچا ہونا۔ کہتے ہیں۔ انفه فی اسلوب یعنی تکبر سے اسکی ناک دائیں بائیں نہیں ہوتی۔ السَّلْبِیَّة (ن) پیرو میں اگنے والا ایک پھول۔

○ سَلَبَ - سَلْبًا ہ من / ہ ہ : سے کوئی چیز چھیننا۔ ـــ ہ/ہ من : کو سے محروم کرنا۔ ہ ہ: سے کوئی چیز لوٹ لینا۔ ـــ ہ: (شکست خوردہ فوج) کو اسلحہ اور کپڑوں وغیرہ سے محروم کر دینا۔ ـــ ہ ہ : سے کوئی چیز روک لینا، کو کوئی چیز نہ دینا۔ سَلِبَ - سَلَبًا : ماتمی لباس پہننا، ماتمی حالت میں ہونا۔ تَسَلَّبَ : ماتمی حالت میں ہونا۔ سلبٌ: لوٹ کھسوٹ، ڈاکہ، لوٹ مار، نفی۔ ابطال۔ علامةُ السلب: نفی، تفریق کی علامت۔ سلبی: انکاری، منفی، انفعال۔ الدفاع السلبی یا المقاومة السلبیة: مقاومت مجہول۔ سَلْبِیَة: منفیت، منفی رویہ۔ سَلَب جمع أَسْلاب: لوٹ کا مال، مال غنیمت، رسیاں، ذبح شدہ جانور کی کھال پائے اور پیٹ۔ سَلاّب: ڈاکو، لٹیرا۔ سلیب: چوری شدہ، لیا ہوا، چھینا ہوا۔ اسلوب جمع اسالیب: طریقہ، راستہ، طریقہ کار، انداز اسلوب، طور، سٹائل (مصنف کے) سٹائل کی خصوصیت، اسلوب کتابی، ادبی سٹائل۔ سالِب: منفی جمع سوالب: نیگیٹیو (فوٹو) مسلوب: ناکام۔

سلت: ۱۔ سَلَتَ - سَلْتًا المعیَ: آنتوں کو ہاتھ سے نکالنا۔ الشَعَر او الرأسَ: بال یا سر مونڈنا۔ الشیءَ: چیز کاٹنا۔ ـــ تِ المرأةُ الخضابَ عن یدها: عورت کا اپنے ہاتھ کی مہندی کو چھڑا ڈالنا۔ بسلحه بیٹ کرنا۔ واسْتَلَتَ القصعةَ: پیالے کو انگلیوں سے پونچھنا۔ انْسَلَتَ: چپکے سے بے خبری میں کھسک جانا۔ سَلْتة: کہتے ہیں۔ ذهب منی فلتة و سَلْتة: وہ مجھ پر سبقت لے گیا اور میرے ہاتھ سے نکل گیا۔ السُّلاتة: دور کی ہوئی یا نکالی ہوئی چیز۔ پیالے کے اطراف سے انگلیوں سے پونچھی ہوئی چیز۔ الأسْلَت م سَلْتاء جمع سُلْت: جڑ سے کٹی ہوئی ناک والا۔ اِمرأة سَلْتاء: مہندی نہ لگانے والی عورت۔

۲۔ سَلَتَ - سَلْتًا ہ: کو مارنا، کوڑے مارنا۔ جیسے سَلَتَهُ مائة سوط: اس نے اسے سو کوڑے مارے۔

۳۔ السُّلْت: بے چھلکے والا جو، جو السُّلت او الشَیْلَم (ن): گندم کی طرح کا ایک پودا اس کے آٹے سے روٹیاں پکائی جاتی ہیں، زردی مائل ہے اس کی کاشت یورپ کے انتہائی سرد علاقوں تک محدود ہے۔

سلج: ۱۔ سَلَجَ - سُلوجاتِ الابل: اونٹ کا سلج گھاس کھانے سے پیٹ چلنا۔ سَلْجًا و سَلَجانًا الفصیلُ الناقةَ: اونٹنی سے علیحدہ کئے گئے بچہ کا اونٹنی کا دودھ پینا۔ سَلِجَ - سَلْجًا و سَلَجانًا تِ الابل: اونٹ کا سلج گھاس کھانے سے پیٹ چلنا۔ السُّلَقْمَة: لقمہ نگلنا۔ تَسَلَّجَ الطعامَ: کھانا آسانی سے نگلنا۔ واسْتَلَجَ الشرابَ: شراب غٹ غٹ پی جانا۔ السُّلَّج جمع سَلالِج (ن): ایک گھاس جسے اونٹ چرتا ہے۔ السَّلِیج من الأکل: لذیذ عمدہ حلق سے جلد اتر جانے والی غذا۔ السِلْجان: حلق

۲۔ السَّلَج: عطاء، بخشش۔ السُّلْجَة جمع سُلَج (ح) سمندری سیپی

۳۔ السَّلَجْلَج و السُّلَجْلِج من الطعام: عمدہ لذیذ کھانا۔

۴۔ السَّلْجَم جمع سَلاجِم: گھنی داڑھی، لمبے جبڑوں والا سر، بہت پانی والا پرانا کنواں (ن): شلغم۔ ـــ و السُّلاجم جمع سَلاجِم: لمبا گھوڑا یا تیر یا آدمی، بہت بوڑھا اونٹ۔

سلح: ۱۔ سَلَحَ - سَلْحًا: بیٹ کرنا، لید کرنا (پرندوں اور چوپایوں کے لئے مخصوص ہے۔ انسان کے لئے مجازاً آتا ہے) سَلَّحَ و أَسْلَحَ هُ: کو مسلح کرنا۔ السَّلْح جمع سُلُوح و سُلْحان: پتلا پاخانہ۔ السُّلاح: پتلا پاخانہ، اسہال۔

۲۔ سَلَّحَ هُ: کو اسلحہ سے لیس کرنا۔ هُ السیفَ وَ بالسیف: کو تلوار باندھنا۔ تَسَلَّحَ: اسلحہ سے لیس ہونا، مسلح ہونا۔ السَّالِح (فا): مسلح، ہتھیار بند۔ السِلاح جمع أَسْلِحة و سُلُح و سُلْحان: ہتھیار (مذکر و مونث) السِلاحْدَار جمع سِلاحْداریَة: ہتھیار بند (فارسی لفظ سلاح و دار سے مرکب) المَسْلَحة جمع مَسَالِح: اسلحہ خانہ، میگزین، پہرہ کی جگہ، مسلح جماعت (اع) فوج کا اگلا مورچہ۔

۳۔ السُّلَّح: شیرہ جس سے گھی کی مشک کو ملا جاتا ہے۔ السُّلَح جمع سِلْحان و السُّلَحة (ح): چکور کا بچہ۔ السَّلَح: گڑھوں میں بارش کا پانی۔ السِّلِّیح: قاصد، پیغمبر (سریانی لفظ ہے)

۴۔ اِسْلَحَبَّ الطریقُ: راستہ کا واضح، لمبا اور سیدھا ہونا۔ مُسْلَحِب: واضح، لمبا اور سیدھا راستہ۔

۵۔ السُّلَحْفاة و السِّلَحْفاة و السُّلَحْفا و السُّلَحْفی و السُّلَحْفِیَّة جمع سَلاحِف (ح): کچھوا، بحری کچھوے کے مذکر کو علیم کہتے ہیں۔ عام لوگ اسے زلحفة کہتے ہیں۔

○ سِلاح جمع أسْلِحة: ہتھیار، مسلح افواج کی ایک شاخ (کے طور پر) سروس، زرہ بکتر، ہل کی پھال، سٹیل کی سنی۔ سلاح الطیران: ہوائی فوج۔ فضائیہ Air force۔ سلاح الفرسان رسالہ (Cavalry) شاك السلاح: سر سے پاؤں تک مسلح۔ سَلَّم سلاحَهُ: ہتھیار ڈالنا، اطاعت قبول کرنا، مغلوب ہونا۔ سباق التسلح: اسلحہ کی دوڑ Arms race۔ القُوّاتُ المُسَلَّحة: مسلح افواج اِسْمَنْت مُسَلَّح: ریت، سیمنٹ اور بجری سے تیار

کردہ مسالہ۔ Reinforced concrete

خَرَسَانَہ مُسَلَّحَۃ: ایضاً زُجَاج مُسَلَّح: تاردار شیشہ Wired glass

سلخ: ا۔ سَلَخَ ُ سَلْخاً الخروفَ: بکری کے بچے کی کھال اتارنا۔ ـتِ المرأۃُ درعَھا: عورت کا اپنا کرتا اتارنا۔ ـتِ الحیَّۃُ: سانپ کا اپنی کینچلی اتارنا، کینچلی سے نکلنا۔ اللّٰہُ النھارَ من اللیل: اللہ کا دن کو رات سے علیحدہ کرنا۔ ـ الشھرُ: مہینہ کا گزرنا۔ ـ الرجلُ الشھرَ: آدمی کا مہینہ کو آخر تک گزارنا۔ سَلَّخَ الحرُّ جلدَہ: گرمی کا کسی کی کھال کو اتار دینا۔ تَسَلَّخَ جِلْدُہُ: کھال کا اترنا۔ انْسَلَخَ من ثیابہ: ننگا ہونا۔ الشھرُ من سنتہ: مہینہ کا گزرنا۔ النھارُ من اللیل: دن کا رات سے علیحدہ ہونا۔ ـتِ الحیَّۃُ من قشرھا: سانپ کا کینچلی سے نکلنا۔ سَلْخُ الشھر: مہینہ کا آخر۔ وسَلْخَۃُ الحَیَّۃِ: سانپ کی کینچلی۔ السِلْخ: جانور کی اتاری ہوئی کھال۔ سِلْخُ الحیَّۃ: سانپ کی کینچلی۔ السلخ: تکلہ پر چڑھا ہوا دھاگا۔ السَالِخ: اونٹ کی خارش، سیاہ سانپ کی صفت کیونکہ یہ ہر سال اپنی کینچلی اتارتا ہے۔ سپنی کو أَسْوَدَۃ: کہتے ہیں۔ اسکی صفت سَالِخۃ: نہیں آتی اور صفت میں سالخ کا تثنیہ نہیں آتا بلکہ کہا جاتا ہے۔ اَسْوَدٌ سَالِخٍ وأَسْوَدَانِ سَالِخ اور جمع میں کہتے أَسَاوِدُ سالخۃ وسَوَالِخ و سُلَّخ و سُلْخَۃ الأَسْلَخ: گنجا۔ السلیخ: کھال کھینچا ہوا کہتے ہیں۔ شَیٌّ سَلِیْخٌ مَلِیْخٌ: یعنی چیز بے ذائقہ ہے۔ السَلاخَۃُ فی الشیءِ: چیز کا بے مزہ ہونا۔ السَلِیْخَۃ: بیٹا السَلَّاخ: بہت کھال کھینچنے والا۔ المَسْلَخ: وہ جگہ جہاں کھالیں اتاری جاتی ہیں۔ آج کل مذبحہ یا بوچڑ خانہ کے معنی میں مستعمل ہے۔ المِسْلاخ: سانپ کی کینچلی۔ کچا چمڑا۔ ـ من النخل: وہ کھجور کا درخت جس کی کچی کھجوریں گر جائیں۔ مُنْسَلَخُ الشھر: مہینہ کا آخر۔ الانْسِلاخ: شیر کا ایک حالت سے دوسری میں منتقل ہونا۔

۲۔ اِسْلَخَّ اسْلِخَاخاً الرجلُ: لیٹنا۔

۳۔ الأَسْلَخ: تیز سرخ رنگ کا۔ السَلِیْخَۃ: بان کا تیل جسے ابھی بہتر اور خوش بودار نہ بنایا گیا ہو۔ (من شجر الرِمْثِ و نحوہ: وہ درخت جس میں چرنے کو کچھ نہ ہو بلکہ محض خشک لکڑی بن کر رہ گیا ہو۔) زمین جسے پانی نہ دیا جاتا ہو۔

○ سَلْخ: علیحدہ کرنا، کھال اتارنا، ادھیڑنا، کھینچنا۔ سانپ کی کینچلی، مہینے کا آخر۔ خشب سَلْخ: نرم لکڑی۔ سَلاخ جمع سَلاَّخَۃ و سَلاَّخون: بوچڑ۔ سلیخ: اتری ہوئی ادھیڑی ہوئی، کھینچی ہوئی (کھال) بے مزہ، بے لطف، بے کیف (کھانا)۔ سَلِیْخَۃ: (چین کا) دار چینی کا درخت۔ سَلْخانۃ جمع سَلْخانات: بوچڑ خانہ۔ مَسْلَخ جمع مَسَالِخ: بوچڑ خانہ۔ مُنْسَلَخ: مہینہ کا آخر۔

سلر: السِلَّوْر (ح): ایک قسم کی مچھلی جس پر چھلکے نہیں ہوتے (یونانی لفظ)

سلس: ا۔ سَلِسَ - سَلَسَاً تِ النخلۃُ: درخت خرما کی جڑوں کا گر جانا۔ صفت سَلِس: اگر ایسا عادتاً ہوتا ہو تو صفت مِسْلاس ہو گی۔ ـتِ الخشبۃ: لکڑی کا بوسیدہ ہونا۔ سُلِسَ سُلاساً و سُلْسًا و سَلَسًا: کی عقل جاتی رہنا۔ صفت مَسْلُوس۔ أَسْلَسَ تِ النخلۃُ: بمعنی سَلِسَتْ۔

۲۔ سَلِسَ - سَلَسًا و سَلاسَۃً و سُلُوسًا: نرم و مطیع ہونا صفت سَلِس و سالِس: کہتے ہیں۔ سَلِسَ بحقی: یعنی اس نے آسانی سے مجھے میرا حق دیدیا۔ أَسْلَسَ قِیادَہُ: کو آسان، نرم و مطیع بنا دیا۔ تَسَلَّسَ الشیءُ: لٹکنا۔ السَلَس (مص): سہولت، نرمی، تابعداری، پیشاب کا نہ رکنا۔ السَلِس: آسان، نرم، تابعدار کہتے ہیں۔ ھو سَلِسُ البول: وہ پیشاب روک نہیں سکتا۔ شرابٌ سَلِسٌ: حلق سے نرمی سے اتر جانے والی شراب۔ مِسْمَارٌ سَلِسٌ: ہلنے والی میخ، کیل۔

۳۔ سَلَّسَ الحلیَ: زیور کو جواہرات سے مرصع کرنا۔ السَلْس جمع سُلُوس: کان کی بالی، دھاگا، جس میں موتی پروئے جائیں۔

۴۔ السَلْسَبِیل جمع سَلاسِب و سَلاسِیب م سَلْسَبِیلۃ جمع سَلْسَبِیلات: نرم، شراب، میٹھا پانی، خوشگوار حلق سے اتر جانے والا پانی۔ بہشت کے ایک چشمہ کا نام۔

○ سَلِسَ - سَلَسًا و سَلاسَۃً: مطیع ہونا، حکم کی تعمیل کرنے والا ہونا، فرمانبردار ہونا، نرم ہونا، رواں ہونا، خوش اسلوب ہونا۔ أَسْلَسَ ہ / ھ: کو مطیع کرنا، تابع دار بنانا، زیر کرنا، مغلوب کرنا، قابو میں کرنا۔ ھ: کو آسان بنانا، نرم بنانا، رواں اور خوش اسلوب بنانا۔ سَلِس: مطیع، خم پذیر، تعمیل حکم کرنے والا، فرمانبردار، لچکدار، نرم، خوش اسلوب۔ سَلِس القیاد: مطیع خم پذیر، حکم کی تعمیل کرنے والا، فرمانبردار۔ سلاسۃ: خم پذیری، اطاعت، تعمیل حکم، فرمانبرداری (نیز سلاسۃ القیاد): نرمی روانی، خوش اسلوبی۔ أَسْلَس: زیادہ مطیع، زیادہ خم پذیر، زیادہ فرمانبردار، زیادہ لچکدار، زیادہ نرم، زیادہ رواں، رواں تر، خوش اسلوب۔

سَلْسَلَ ھ ب: کو سے باہم ملانا، جوڑنا، کے ساتھ سلسلہ قائم کرنا، کے ساتھ پھنسانا، جوڑنا، متحد کرنا، کنکٹ کرنا۔ سلسل ہ: کو بیڑی پہنانا، ہتھکڑی لگانا۔ الماءَ فی: میں پانی ڈالنا۔ سَلْسَلَۃ الی: کے شجرہ نسب کا پتہ لگانا۔ تَسَلْسَل: بہنا، ٹپکنا، رسنا، ایک سلسلہ بنانا، جاری رہنا، باہم مربوط ہونا۔ سَلْسَل: ٹھنڈا تازہ پانی۔ سِلسلۃ: (مضامین، مقالات وغیرہ) کا سلسلہ سِلسلۃ الجبال: پہاڑوں کا سلسلہ۔ سلسلۃ الظھر: پیٹھ کی ہڈی، ریڑھ کی ہڈی۔ السلسلۃ الفقریۃ: ایضاً۔ سلسلۃ الاکاذیب: جھوٹ کی عمارت Fabric of lies۔ سلسلۃ النسب: سلسلہ نسب، شجرہ نسب، نسب۔ تَسَلْسُل: ترتیب، سلسلہ، یکے بعد دیگرے آنا یا ہونا۔ بالتسلسل: بغیر رکاوٹ، لگاتار، پے در پے، مسلسل۔ نَشْرۃ بتسلسل: کو سلسلہ وار شائع کرنا کو قسطوں میں شائع کرنا۔

مُسَلْسَل: بندھا ہوا، مسلسل، غیر منقطع۔ ردِّ فعلٍ مُسَلْسَل: جاری ردعمل Chain reaction

المَرْأۃ المُسَلْسَلۃ: اندرآمیدہ، ستاروں کا جھرمٹ، مجمع نچھتر Andromeda مُتَسَلْسِلٌ: جاری (گنتی)۔

سلط: ا۔ سَلِطَ - وسَلُطَ - سَلاطَۃً و سُلُوطَۃً: زبان دراز ہونا۔ السَلِط: زبان دراز، لمبی زبان۔ سخت السلیط: خوش بیان، تیز زبان آدمی (جب مرد کی صفت ہو تو مدح کے معنی ہیں اور عورت کی صفت ہو تو اسکی مذمت کے معنی دیتا ہے) ہر چیز میں تیز، سخت۔ لِسانٌ سلیط: لمبی زبان۔ رجُلٌ سَلِیط: زبان دراز۔ امرأۃ سلیطۃ: زبان دراز، بدزبان عورت۔ امرأۃٌ سَلَطانۃٌ وسِلِطَانۃُ اللسان: تیز زبان دراز عورت۔

۲۔ سَلَّطَ ہُ علیہ: کو پر غلبہ دینا، اختیار دینا، قابض کرنا۔ تَسَلَّطَ علیہ: پر غالب آنا قابض ہونا، قادر ہونا۔ السُلْطۃ: حکومت، طاقت، اختیار۔ السلیط: زیتون کا عمدہ تیل، ہر قسم کے دانہ کا تیل۔ السُلْطان جمع سَلاطِین: حجت۔ آپ کہتے ہیں۔ لہ سلطانٌ مبیں: وہ صاف اور کھلی دلیل رکھتا ہے۔ کہتے ہیں۔ یہ سلیط سے مشتق ہے۔ اور سلیط اس چیز کو کہتے ہیں جس سے روشنی کی جائے اس لئے زیتون کو سلیط کا نام دیا گیا، قدرت، اقتدار، بادشاہ۔ التَسَلُّطِیَّۃ: سامراجی، توسیع پسندی کی سیاست، آج کل اسے سیاسۃ تَوَسُّعِیَّۃ: Policy of expansim, Expansionist policy کہتے

ہیں، اور سیاسة التوسع بھی کہا جاتا ہے۔ سُلْطَة جمع سُلطات : طاقت، اقتدار، قوت، اختیار، اتھارٹی، حکمرانی، تسلط، اثر ونفوذ، مطلق العنانی۔ دائرہ اختیار۔ السلطة الأبوية :پدرانہ اختیار، قبیلہ یا خاندان کی سربراہی۔ السلطة الروحية :روحانی طاقت۔ السلطة التشريعية :قانون سازی کا اختیار۔ سلطة عسكرية :فوجی اختیار۔ السلطة القضائية :عدالتی اختیار۔ السلطة التنفيذية :قوت نافذہ، عاملہ۔

۳۔ السَّلِط جمع سِلَاط : نیزہ کی انی جس کے وسط میں ابھار نہ ہو۔ السُّلُط :لمبی ٹانگیں۔ السُّلْطَة جمع سُلَط وسِلَاط :لمبا باریک تیر، گھاس اور بھوسہ رکھنے کا کپڑا۔ السَّلاطة (ط) سلاد Salad۔ المِسْلاط جمع مَسَالِيط : چابی کا دندانہ۔ رَجُلٌ مَسْلُوطُ اللحية :ہلکی داڑھی والا۔

۴۔ اِسْلَنْطَحَ الرجُلُ :منہ یا پیٹھ کے بل گرنا۔ ۔ الوادي : وادی کا وسیع اور فراخ ہونا۔ الشيءُ :چیز کا لمبی اور چوڑی ہونا۔ السُّلْطُح :چکنا پہاڑ۔ السَّلاطِح :چوڑی، چوڑا۔ السَّلَنْطَح و المُسْلَنْطِح :کشادہ فضا۔

۵۔ اِسْلَنْطَعَ الرجُلُ :چت لیٹنا۔ السُّلْطُوع :چکنا پہاڑ۔ السَّلَنْطَع :پاگل کی طرح گفتگو میں جہالت کرنے یا انکنے والا۔ ـــ والسِلِنْطَاع :لمبا، دراز قد آدمی۔

۶۔ سَلْطَنَ سَلْطَنَةً : کو سلطان بنانا۔ تَسَلْطَنَ : سلطان بننا۔

سلع :ا۔ سَلَعَ ۔سَلْعًا الرأسَ :سر پھاڑنا۔ سَلِعَ ۔سَلَعَاتُ قدمُهُ : کے پاؤں کا پھٹنا۔ سَلَّعَ هُ :کو پھاڑنا۔ أَسْلَعَ :کے جسم میں زخم ہونا، جسم میں زخم والا ہونا۔ تَسَلَّعَ عَقِبُهُ :کی ایڑی کا پھٹنا۔ انْسَلَعَ :پھٹنا۔ السَّلْع جمع سُلُوع : (واحد سَلْعة) پاؤں کی پھٹن۔ والسِلْع في الجبل جمع أَسْلاع وسُلُوع :پہاڑ کی دراڑ۔ السَّلْعَة والسَّلَعَةُ جمع سَلَعَات و سِلاع :جلد کو پھاڑ دینے والا زخم۔ الأَسْلَع م سَلْعَاء جمع سُلْع :پھٹے پاؤں والا۔ المِسْلَع :گائڈ (راستہ بنانے والا) المَسْلُوع : پھٹی جلد والا، جسم پر پھوڑے والا۔

۲۔ سَلِعَ ۔سَلَعًا جلدَهُ بالنار : کھال کو آگ سے جلا کر داغ دار کرنا۔ سَلِعَ ۔سَلَعًا الرجُلُ :برص کی بیماری میں مبتلا ہونا۔ برص والا ہونا۔ السَّلَع :جلد پر آگ کے داغ۔ الأسْلَع م سَلْعَاء جمع سُلْع :برص کی بیماری والا، جسم پر جلنے کے نشانوں والا۔

۳۔ سَلَّعَ هُ :پر ایلوا لگانا۔ السَّلَع : ایلوا کی ایک قسم۔ السَّوْلَع :کڑوا ایلوا، کہتے ہیں۔ هو امَرُّ من السولَع :وہ ایلوے سے زیادہ کڑوا ہے۔ المُسَلَّع : وہ چیز جس پر ایلوا درخت کی ٹہنیاں لٹکائی گئی ہوں۔

۴۔ السَّلْع و السِلْع :مثل، ہم عصر، ہمجولی کہتے ہیں۔ هذا سِلْعُ ذاك :یہ اس جیسا ہے۔ غلامان سلعان : دونوں ہم عمر لڑکے اور اسی طرح۔ غلمانٌ أسلاع : ہم عمر لڑکے۔ السِلْعَة جمع سِلَع : سامان، تجارت کا مال۔ ـــ والسَّلْعَة و السَّلَعَة و السِلْعَة (ح) : جونک، پھوڑا، غدود۔ الأسْلَع م سَلْعَاء جمع سُلْع : کبڑا۔ السَّلِيعة : طبیعت کہتے ہیں۔ انه لكريم السليعة :وہ سخی طبیعت والا ہے۔ سُمٌّ مُسَلَّع : بہت تیز زہر۔

۵۔ السِلْعام :فراخ حلق والا، بڑے پیٹ والا، لمبی ناک والا (ح) بھیڑیا۔

۶۔ سَلْعَنَ في عدوه :بہت تیز دوڑنا۔

◯ سَلْطَنَة : سلطنت Sultanate

سلطان : قوت، طاقت، زور، حکم، فرمانروائی، تسلط، اختیار، اتھارٹی، جواز (کے لئے) (سلطان (مطلق) حاکم (جمع سلاطين) ما انزل (الله) به من سلطان : لاحاصل، بے بنیاد، خود مختارانہ۔ من مانہ فیصلہ۔ سلطانة :سلطانہ سلطان کا مونث۔ سلطاني :سلطان کا، سلطان شاہی۔ طريق سلطاني : شاہی ہائی وے۔ سلطانيه : پیالہ، کاسہ۔

سَلِعَ ۔سَلَعًا درز پڑنا، تڑی دار ہونا، دراڑ پڑنا۔ اَنْسَعَلَ :پھٹنا، ٹوٹ کر کھل جانا۔ سَلْع جمع سُلُوع : درز، دراڑ، شگاف، افتراق۔ سِلْعَة جمع سِلَع چیز سامان تجارت، تجارتی مال۔

سلغ :ا۔ سَلَغَ ۔سَلْغًا رأسَهُ :کا سر کچلنا۔ ۔ سُلُوغاتِ البقرةُ او الشاةُ :گائے یا بکری کا کچلیاں نکالنا صفت سالغ۔ الأَسْلَغ :گہرا سرخ، برص کا مریض، کمینہ، لئیم۔ و۔ من اللحم :کچا گوشت۔

۲۔ سَلْغَفَ هُ : کو نگلنا۔

سلف :ا۔ سَلَفَ ۔سُلْفًا الأرضَ زمین کو کاشت کے لئے سہاگے سے برابر کرنا۔ سَالَفَ هُ في الأمر :سے کسی معاملہ میں برابری کرنا۔ و ۔هُ في الارض : زمین پر کسی کے ساتھ ساتھ چلنا۔ أُسْلِفَ الأرضُ :زمین کو زراعت کے لئے سہاگے سے ہموار کرنا۔ ارضٌ سَلِفَة : کم درختوں والی زمین۔ السُّلْفَة : سہاگے سے ہموار شدہ زمین۔ المِسْلَفَة (ن) : سہاگہ، میڑا، ہینگا، سراون۔

۲۔ سَلَفَ ۔سَلْفًا المزادةَ :مشک پر تیل لگانا۔ السلف جمع سُلُوف و أَسْلُف : چمڑے کا تھیلا، توشہ دان۔ السِلْف جمع أَسْلاف :چمڑا، کھال۔ السَلِف جمع اسْلاف :چمڑا، کھال۔ السُّلْفة :موزوں کا باریک چمڑے کا استر۔

۳۔ سَلَفَ ۔سَلَفًا و سُلُوفًا :گزر جانا، آگے بڑھنا، سبقت کرنا۔ آپ کہتے ہیں۔ سلف له عملٌ صالحٌ: وہ عمل صالح کر چکا ہے۔ سَلَفَ القوم :وہ لوگوں سے آگے بڑھ گیا، ان پر سبقت حاصل کی۔ سَلَّفَ الشيءَ :کو پیشگی دینا۔ الضيف :مہمان کے سامنے ناشتہ لانا۔ الرجُلُ :ناشتہ کھانا۔ سَالَفَ الجملُ : اونٹ کا آگے بڑھنا۔ تَسَلَّفَ الرجُلُ :آدمی کا ناشتہ کھانا۔ السَّلَف :عمل صالح، چھوڑا ہوا سود۔ و ۔جمع أسلاف : آباؤ واجداد۔ مَذَاهِبُ السلفِ: متقدمین کے طریق عمل۔ رجلٌ سَلِفٌ جمع اسْلاف: آگے جانے والا۔ السُّلْفَة جمع سُلَف : ناشتہ، متقدمین کا گروہ، گزری ہوئی جماعت کہتے ہیں۔ جاءوا سُلْفَةً سُلْفَةً : وہ یکے بعد دیگرے آئے۔ السُّلاف جمع سُلافات :نچوڑ سے پہلے بہہ جانے والا انگور کا رس جو بہترین شراب ہوتی ہے۔ سُلافُ العسكرِ :فوج کا ہر اول دستہ۔ مقدمة الجيش۔ السُّلافة ج سُلافات : بمعنی سُلاف۔ سُلافة كل شيء عصرتُهُ :ہر نچوڑی ہوئی چیز کا اول۔ السالِف (فا) جمع سَلَف و سُلاّف : ماضی، گزشتہ، گزرا ہوا متقدم آپ کہتے ہیں۔ كان ذلك في سالفِ الأيام : یہ گزشتہ دنوں میں ہوا۔ السالِفة جمع سَوَالِف: گزری ہوئی، گردن کے اگلے حصہ کا پہلو جو کان کی بالی کے پاس ہوتا ہے۔ سالفةُ الفرسِ :گھوڑے کی گردن کا سامنے کا حصہ۔ السُّلُوف من الابل جمع سُلُف : گھاٹ پر جاتے ہوئے سب سے آگے رہنے والا اونٹ۔ ـــ من الخيل :تیز رو گھوڑا۔ سهمٌ سَلُوفٌ :لمبا تیر۔ السَّلِيف جمع سُلُوف : آگے ہونے والا، جماعت متقدمین۔ المُسْلِف :تقریباً پینتالیس سالہ عورت۔

۴۔ سَلَّفَ هُ مالاً :کو (کچھ رقم) قرض دینا۔ أَسْلَفَ هُ مالاً : کو (کچھ رقم) قرض دینا۔ ـــ في الشيء :بیع سلم کرنا۔ تَسَلَّفَ و اِسْتَلَفَ المالَ (کچھ) قرض لینا۔ اسْتَسْلَفَ المال :کچھ قرض لینا۔ السَّلَف: بے سود کا قرض، قرض حسنہ۔

۵۔ تَسَالَفَ الرجلان :آپس میں ہم زلف ہونا۔ سِلفان ایک دوسرے کے ہم زلف۔ سِلْفُ الرجل جمع

أُسْلاف: ہم زلف۔ السَّلِف جمع اَسْلاف: ہم زلف۔ الاُسْلُوفَة: سسرال کا تعلق، شادی کے ذریعے رشتہ داری۔ دامادی۔ بینهم اُسْلُوفَةٌ: ان کے درمیان رشتہ داری ہے۔

۲۔ السُّلَف جمع سِلْفان و سُلْفان (ح): چکور کا چوزہ۔

سَلَّفَ ہ: کو ادھار دینا قرض دینا (ہ کچھ) سَلَفَ ہ: کو ادھار دینا، قرض دینا (ہ کچھ) سَلَفْنا (القول): ہم پہلے کہہ چلے ہیں، ہم پہلے بیان کر آئے ہیں۔ کما أَسْلَفنا: جیسے ہم پہلے بیان کر آتے ہیں، کہہ چکے ہیں۔ تَسَلَّفَ: (ہ کچھ) ادھار لینا، قرض لینا (من سے)۔ سِلْف جمع اسلاف: بہنوئی۔ سِلْفة: سالی۔ سَلَف و اسلاف: پیشرو، باپ دادا، آباؤاجداد۔ سَلَف: پیشگی ادائیگی، پیشگی، بے سود قرضہ، قرض حسنہ۔ سلفاً: پیشگی، پہلے ہی سے، قبل۔ سلفية جمع سلفيات: قرض حسنہ، پیشگی رقم۔ السَّلَفية: مصر میں ایک اسلامی، اصلاحی تحریک، جس کی بنیاد محمد عبدہ نے رکھی (۱۸۴۹-۱۹۰۵) سُلْفَه جمع سُلَف: قرض، پیشگی رقم، جوتوں کا اندر کا استر، اندرونی تلا۔ سُلاف: بہترین شراب۔ مُسْلِفَة: سہاگہ۔ تسليف: کریڈٹ، اڈوانس۔ سعرُ التَّسْلِيف: شرح سود۔ بنك التسليف: کریڈٹ بینک۔ سالِفاً: پہلے، پہلے زمانہ میں۔ سَوالِف الاحداث: گزشتہ واقعات۔ سالِف الذكر: مذکورہ بالا۔

سُلفات: سلفیٹ Sulfate

سلق: ا۔ سَلَقَ ـُ سَلْقًا البيضَ او البقلَ: انڈے یا سبزی کو پانی میں جوش دینا۔ ابالنا۔ ہُ بالسوطِ: کو کوڑوں سے مار مار کر کھال ادھیڑنا۔ المزادةَ: مشک یا توشہ دان پر تیل لگانا۔ اللحمَ عن العظمِ: ہڈی پر سے گوشت چھیلنا۔ السِّلْقَةُ جمع سِلْق و سِلَق (ح): بھیڑیے کی مادہ ــ الشیءَ بالماء الحار: گرم پانی سے کسی چیز کے بال اتارنا۔ ت الدابةُ الراكبَ: جانور کا سوار کی ران کو اندر کی جانب سے چھیل دینا۔ البردُ النباتَ: پودوں کو پالا کا مارنا، جلانا۔ ت القدمُ في الطريق: قدموں کا راستہ پر نقش بنانا۔ أَسْلَقَ الرجلُ: آدمی کا بھیڑیے کی مادہ کا شکار کرنا۔ انْسَلَقَ اللسانُ: زبان کا چھل جانا۔ السَّلْقُ و السَّلَق: زخم کا نشان۔ السِّلْق (ن): چقندر۔ جمع سُلْقان و سِلْقان (ح): بھیڑیا۔ السُّلاق: زبان کی جڑ میں نکلنے والی پھنسیاں، دانتوں کی جڑوں کی خراش و چھیلن، پپوٹوں کی سرخی موٹائی اور زخم۔ السُّلاقة: دواؤں کا جوشاندہ۔ السَّلائق: راستہ پر قدموں اور ٹاپوں کے نشانات و آثار۔ السَّلِيق جمع سُلُق: چھوٹے چھوٹے گرے ہوئے درخت۔ السَّلِيقة: ابلی ہوئی سبزی۔ السَّيْلَق (ح): تیز رفتار اونٹنی۔

۲۔ سَلَقَ ـُ سَلْقًا ہُ بالکلام: کو بات سے ایذا دینا۔ سَلَقَهُ بألسنةٍ حِدادٍ: کو بہت ایذا دینا، تلخ زبان سے طعنے دینا۔ ہُ بالرمح: کو نیزہ مارنا۔ العُودَ في العُرْوَة: کسی چیز کے دستہ میں لکڑی لگانا (کسی چیز کو لکڑی کا دستہ لگانا) أَسْلَقَ العودَ في العروة: کسی چیز کے دستہ میں لکڑی لگانا۔ سَلْقَى ہُ بالرمح: کو نیزہ مارنا۔ السِّلْقة: زبان دراز، فاحشہ عورت۔ السالِقَةُ من النساء جمع سَوالِق: مصیبت کے وقت اونچی آواز میں رونے اور اپنے چہرہ پر تھپڑ مارنے والی عورت۔ السَّلَق: بدزبانی۔ السَّلاَّق: اسم مبالغہ۔ خطیب سَلاَّق و مِسْلَق و مِسلاق: فصیح و بلیغ خطیب۔

۳۔ سَلَقَ ـُ سَلْقًا الرجلَ: کو چت گرا دینا آپ کہتے ہیں۔ أَخَذْتُهُ فَسَلَقْتُهُ لِقَفاه: میں نے اسے پکڑ کر چت گرا دیا۔ تَسَلَّقَ: چت سونا۔ علی فراشه: درد یا غم سے بستر پر بے چین و بے قرار ہونا۔ سَلْقَيْتُه سِلْقاءً فاسْتَلْقَى اِسْلِقاءً و اسْلَنْقَى اسْلِنقاءً: میں نے اسے پیٹھ کے بل گرایا تو وہ چت سو گیا۔ (یہ افعال فَعْلَى و افتعلى و افعنلى کے وزن پر ہیں اور یہ رباعی کے ملحقات کے اوزان ہیں)

۴۔ سَلَقَ ـُ سَلْقًا الرجلُ: دیوار پر چڑھنا۔ تَسَلَّقَ الجدارَ: دیوار پر چڑھنا۔ السُّلُوقِيَّة: جہاز کے کپتان کے بیٹھنے کی جگہ۔ السُّلاَّق: حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے صعود کی عید۔

۵۔ سَلِقَ السَّلِيقةَ وعليها: سلیقہ پر پیدا کیا جانا۔ السَّلِيقة جمع سَلائِق: طبیعت۔ السَّلِيقِيَّة: سلیقہ کی طرف منسوب کہتے ہیں۔ فلانٌ يتكلّم بالسليقيه: یعنی فلاں شخص سیکھنے سے نہیں بلکہ اپنی طبیعت سے بولتا ہے۔

۶۔ السَّلَق جمع أَسْلاق و سُلْقان و سِلْقان: ہموار عمدہ زمین، نشیبی مٹی، کشادہ راستہ۔ السِّلْق جمع سُلقان و سِلقان: پانی بہنے کا راستہ۔ السِّلْقة (ح): ٹڈی جو انڈے دے چکی ہو۔ السَّلِيق ع سُلُق: چھتے کی لمبائی میں شہد کی مقدار۔ سَلِيقُ الطريق: راستہ کا پہلو۔ السَّلُوقِيّ و السَّلاقِيّ من الكلاب: ایک قسم کا شکاری کتا، تازی کتا۔ السَّلُوقِيَّة: سلوقی کا مونث۔ من الدروع: یمن میں ایک بستی سلوق نامی کی طرف منسوب زرہ۔

سَلَقَ ـُ سَلْقًا ہ: کی کھال کوڑے سے چیرنا، پھاڑنا۔ ــ ہ: کو گرم پانی سے علیحدہ کرنا۔ ہ: کو ابالنا، پانی میں جوش دینا، ابلتے پانی میں پکانا۔ ــ ہ: (سخت گرمی کا) پودوں کو جلا دینا۔ ہ بلسانه: کو اپنی زبان سے ایذا پہنچانا۔ تَسَلَّقَ ہ: پر چڑھنا، کا چھلکا، خول، پوست یا پرت اتارنا۔ السلاق: رفع مسیح۔ سَلاقَة: شدید سخت زبان، بدزبانی۔ سليقه جمع سلائق: پیدائشی، جبلی خلقی مزاج، افتاد طبع، جبلت، حیوانی عقل۔ سَلْقُون و سلاقون: سندور، شنگرف۔ سَلُوقي: شکاری کتا۔ مَسْلُوق: پکایا ہوا، ابالا ہوا گوشت، انڈہ، سبزی۔ مَسْلُوقَة جمع مَسالِيق: یخنی۔ النباتات المُتَسَلِّقَة: بیلیں (Creepers)

سلك: ا۔ سَلَكَ ـُ سُلُكًا و سُلُوكًا المكانَ: جگہ میں داخل ہونا۔ الطريقَ: راستہ پر چلنا۔ الشيءَ في الشيء: کسی چیز کو کسی چیز میں داخل کرنا جس طرح دھاگا سوئی میں داخل کیا جاتا ہے۔ ہُ المكانَ وسلكه فيه: کو کسی جگہ داخل کرنا۔ سَلَّكَ ہُ المكانَ وفيه و عليه: کو کسی جگہ میں داخل کرنا۔ الغزلَ: چرخے پر سوت لپیٹنا۔ أَسْلَكَ الشيءَ في الشيء: کسی چیز کو کسی چیز میں داخل کرنا، ڈالنا، جیسے دھاگا سوئی میں ڈالا جاتا ہے۔ ہُ المكانَ و فيه و عليه: کو کسی جگہ میں داخل کرنا۔ انْسَلَكَ في الشيء: کسی چیز میں داخل ہونا۔ السِّلْك جمع سُلُوك و أَسْلاك: (دھاگے کی لڑی) السلك الدبلوماسي: تمام غیر ملکی سفیر۔ السلك الكهربائي: بجلی کا محکمہ، کہتے ہیں۔ دخل السلك العسكري: وہ فوج میں چلا گیا۔ اللاسلكي: وائرلیس بے تار برقی۔ السِّلْكة: جمع سِلَك و جمع الجمع أَسْلاك و سُلُوك: سلائی کے کام کا دھاگا۔ السُّلْكَى: نیزہ کی سیدھی ضرب کہتے ہیں۔ امرهم سُلْكَى: ان کا کام ایک ہی طریقہ پر ہے۔ المَسْلَك جمع مَسالِك: راستہ۔ المَسْلَكَة: کپڑے کے کنارہ سے پھاڑا ہوا ٹکڑا۔ المسلكة: چرخہ۔

۲۔ السُّلَك م سُلَكَة جمع سِلْكان (ح): بھٹ تیتر یا چکور کا چوزہ۔ المُسَلَّك: نحیف، پتلا، نازک۔

سِلْك جمع أَسْلاك: دھاگا، ڈوری، رسی، ستلی، تار (موسیقی کے آلات کا تار) ریل، تنظیم، جسم، پیشہ، پیشہ ورانہ شعبہ، کور (Corps) سِلكُ الارض یا السِّلك الأرض: زمینی تار Ground wire اسلاك بحرية: سمندری کیبل۔ السلك الحراري: بلب کا تار، ریڈیو ٹیوب کا تار۔ السلك المتحكم:

(ریڈیوٹیوب کا) گرڈ Grid (رجال) السلك السیاسی: ڈپلومیٹک کور۔ سلك الشرطة: پولس السلك الشائك: خاردار تار۔ سلك الانصهار الواقی: فیوز Fuse السلك التعلیمی: تدریسی پیشہ، اساتذہ۔ سلك القضاء: عدلیہ نظام عدالت، ملک کے تمام جج (judi cature , judiciary) السلك المقاوم: ریسسٹر Resister (بجلی) السلك الهوائی: انٹینا، ایریل۔ سلكی: تارکا، بذریعہ تار۔ لاسلكی: وائرلیس، ریڈیائی ریڈیو براڈ کاسٹنگ (صفت و اسم) ریڈیو گرام، ریڈیو سپیشلسٹ۔ اشارة لاسلكية: ریڈیائی پیغام۔ عامل لاسلكی: ریڈیو اوپریٹر۔ سِلكة جمع سِلك: تار، دھاگا، تار (بجانے والا) سلوك: رویہ، طرز عمل، سلوک، برتاؤ، تمیز، شائستگی، طور طریقہ، چال چلن، سجاو۔ حسن السلوك: اچھا رویہ، طرز عمل، اچھی تمیز، شائستگی۔ قواعد السلوك: یا آداب السلوك: آداب محفل، مجلسی آداب۔ مَسْلَك جمع مَسَالك: سڑک، راستہ، طریق عمل پالیسی، طریقہ کار، طریقہ۔ المسالك البولیه: پیشاب کے گزرنے کے راستے۔ مَسَالِكُ الهواء: سانس لینے کی گزرگاہیں۔ مَسْلَكی: پیشہ ورانہ، صنعتی، تجارتی۔ سَالِك جمع سَالِكون: روحانی راستہ پر چلنے والا۔

سلم: ۱۔ سَلِمَ - سَلَامَةً و سَلَامًا من عیب او آفة: کسی عیب یا آفت سے نجات پانا، چھٹکارا پانا، یا بری ہونا۔ ــ لَهُ المالُ: کے لئے مال کا مخصوص ہونا۔ کہتے ہیں: لابذی تَسْلَمُ ما كان كذا۔ (نہیں، اس ذات کی قسم جو تمہیں محفوظ رکھتی ہے، ایسا نہیں تھا۔ اور مخاطب کے تثنیہ و جمع، تذکیر و تانیث کے لحاظ سے کہتے ہیں بذی تسلمان و تسلمون و تسلمین اور علی هذا القياس اِذْهَبْ بذی تَسْلَم سلامتی کے ساتھ جاؤ۔ سَلَمَ ـِ سَلْمًا الدلوَ: ڈول بنانے سے فارغ ہونا، ڈول مضبوط بنانا۔ سَلَّمَ هُ و سَلَّمَ علیه: کو سلام کرنا، کو سلام علیک کہنا۔ و۔ هُ من الآفة: کو آفت سے بچانا۔ ــ بالامر: پر راضی ہونا۔ الیه: کا فرمانبردار ہونا۔ ــ الشیءَ: چیز کو خالص کرنا۔ سَالَمَ هُ: سے صلح کرنا، مصالحت کرنا۔ أَسْلَمَ: مطیع و فرمانبردار ہونا، مسلمان ہونا۔ ــ العدوَّ: دشمن کا ساتھ چھوڑ دینا۔ امرَهُ الی اللّٰهِ: اپنا معاملہ اللہ کے سپرد کرنا، جب آپ کسی کو ایسے شخص کے بارے میں اختیار دیدیں جو اسے تنگ کرنا چاہتا ہے کہ جو مناسب سمجھے کرے تو کہتے ہیں۔ اَسْلَمْتُهُ و سَلَّمْتُهُ۔ تَسَلَّمَ: مسلمان ہوجانا۔ تَسَلَّمَ منه: سے بری ہونا، بیزار ہونا۔ تَمَسْلَمَ: مسلمان کہلانا۔ تَسَالَمَ القومُ: مصالحت کرنا آپس میں اتحاد و اتفاق کرنا۔ ت الخیلُ: بغیر لڑائی بھڑائی کے گھوڑوں کا ساتھ ساتھ چلنا۔ اِسْتَلَمَ الحجرَ الأسودَ: حجر اسود کو ہاتھ سے چھونا یا منہ سے چومنا۔ استلمتُ یدَه: میں نے اس کے ہاتھ کو چھوا اور چوما۔ اِسْتَسْلَمَ: مطیع و فرمانبردار ہونا۔ السَّلْم (مص): (بمعنی سِلم) جمع أَسْلُم و سِلام: ایک کڑے والا ڈول۔ قومٌ سَلْم: صلح کن لوگ۔ السِلْم: صلح کرنے والا۔ کہتے ہیں۔ انا سِلْمٌ لمن سالمنی و حربٌ لمن حاربنی: میں صلح کرنے والے کے لئے صلح جو اور لڑنے والے کے لئے جنگ جو ہوں۔ الاسلام: صلح، سلامتی۔ السَلَم: سلامتی، تابعداری، قید، قیدی۔ السَلَامُ (مص): تسلیم کا اسم، سلام، طاعت و فرمانبرداری کے لئے جھکنا (ایک آیت میں ہے۔ السلام علی من اتبع الهدی: یعنی جو اللہ تعالی کی ہدایت پر چلے گا وہ اس کے عذاب اور ناراضگی سے بچا رہے گا)۔ اللہ تعالی کا ایک نام۔ کیونکہ اسکی ذات تمام عیوب (نقائص سے پاک و بری ہے) دار السلام: جنت مدینة السلام: بغداد نهر السلام: دجلة، السَلَامَة (مص): عیوب و آفات سے پاکی اور بریت۔ السَلِمَة جمع سِلَام: پتھر۔ السَلِیم جمع سَلْمَی: سخت زخمی، قریب الموت۔ جمع سُلَمَاء: آفات سے بچا ہوا اور محفوظ کہتے ہیں۔ فلانٌ سلیم القلب و سلیم النية: یعنی وہ صاف ضمیر والا ہے۔ الأَسْلَم م سُلْمَی: سالم سے اسم تفضیل آفات سے محفوظ شخص کے لئے، بمعنی زیادہ محفوظ، محفوظ تر۔ سُلَیمی: کہتے ہیں۔ طَوَتْهُم سُلیمی (اسم تصغیر): مراد وہ لوگ جو مر گئے۔ زمین نے انہیں اپنے اندر چھپالیا۔ الاسلام: اللہ کے حکم کے سامنے بلا چون و چرا سر جھکا دینا، دین اسلام، کبھی مسلمانوں کے لئے بھی استعمال کیا جاتا ہے یعنی اہل الاسلام کے معنی میں۔ التسلیم (مص) عند ارباب السیاسة: جنگ بند کرنا اور فاتح کی اطاعت قبول کرنا۔ المُسلِم: جمع مُسلمون م مُسلِمة جمع مُسلمات: دین اسلام کا متبع۔

۲۔ سَلَمَ - سَلْمًا ته الحيّةُ: کو سانپ کا ڈسنا۔ اُسْلِمَ: کو سانپ کا ڈس لینا۔ اُسْلِمَ: کو سانپ کا ڈس لینا۔ السَلِیم جمع سَلْمی: سانپ کا ڈسا ہوا۔ السُلَیمانی: ایک قسم کا زہر جو پارہ سے تیار کیا جاتا ہے۔

۳۔ سَلَمَ ـِ سَلْمًا الجلدَ: چمڑے کو سلم درخت کے پتوں سے رنگنا۔ السَلَم (واحد سَلَمة): کا واحد (ن) ایک خاردار درخت جو گرم ممالک میں اُگتا ہے جس کے پتے چمڑے رنگنے میں استعمال کئے جاتے ہیں۔ ارضٌ مَسْلُوءَاء: وہ زمین جہاں سَلَم کے درخت بکثرت پائے جائیں۔

۴۔ سَلَّمَ هُ الشیءَ: کو کوئی چیز دینا۔ هُ الی فلان: فلاں کو دینا یا اس کے سپرد کرنا۔ تَسَلَّمَ الشیءَ: چیز لینا، چیز پر قبضہ کرنا، چیز کو قبضہ میں لینا۔

۵۔ اِسْتَلَمَ الزرعُ: کھیتی کا خوشہ نکالنا۔

۶۔ السَّالِم: آنکھ اور کان کے درمیان کی کھال۔ السَّلام و السِّلام: جس کا واحد سَلَامًا اور سِلَامَة ہے (ن): کڑوے ذائقہ کا ایک درخت۔ السَلِمَة: نرم ہاتھ پاؤں والی عورت۔ السُلَّم جمع سَلالِم و سلالیم: سیڑھی (مذکر و مونث) کسی چیز تک پہنچنے کا ذریعہ اور سبب کہتے ہیں۔ اِتَّخَذَه سُلَّمًا الی حاجته: اس نے اسے اپنی حاجت روائی کا وسیلہ یا ذریعہ بنایا۔ السلامَی: جنولی ہوا۔ السُلامَی جمع سُلامِیات: ہر کھلی چھوٹی ہڈی جیسے انگلیوں کی ہڈیاں۔ الأُسَیلِم (ع ا): چھنگلیا اور اس کے اور بیچ کی انگلی کے درمیان کی رگ۔

۷۔ السَلْمُون (ح): میٹھے اور کھاری پانیوں میں رہنے والی ایک قسم کی بڑی مچھلی۔

○ سَلَّم امَره الی اللّٰه: اپنا معاملہ اللہ کے سپرد کرنا۔ سَلَّم روحَه: جان جان آفرین کے سپرد کرنا، جان دینا، مرجانا۔ سَلَّم نفسَهُ الاخیرَ: آخری سانس لینا، موت کے شدید درد میں مبتلا ہونا، حالت نزع میں ہونا۔ سَلَّم نفسه للبولیس: اپنے آپ کو پولیس کے حوالے کرنا۔ سَلَّم الیه علی الحُسنی و الاساءة: اپنے آپ کو کسی کے رحم و کرم پر چھوڑ دینا۔ سَلِّم لی علیه: کو میرا اسلام کہنا۔ صلّی اللہُ علیه و سَلَّم: اللہ آپ کو خوش رکھے اور بخشش عطا فرمائیے۔ (رسول کریم کے متعلق ہے) أَسْلَمَ راسَه الی رُکبَتَیهِ: اپنا سر گھٹنوں میں لینا۔ اَسْلَمَ لِلّٰهِ: راضی برضا الہی ہونا۔ اَسْلَمَ امرَهُ الی اللّٰه: اپنا معاملہ اللہ کے سپرد کرنا۔ اَسْلَم روحَه (الروح): جان دینا، جان جان آفریں کے سپرد کرنا۔ تسلّم مقالید الحکم: اقتدار سنبھالنا۔ سِلم: (مذکر و مونث) امن، سلامتی، دین اسلام۔ حُبُّ السلم: امن پسندی۔ سِلْمِی: امن پسند، جنگجوئی کے خاتمہ کا حامی۔ سُلّم متحرّك: رواں زینہ۔ سلام جمع سلامات: سلام، سلامی، فوجی سلامی، قومی ترانہ۔ السلام العام: بہبود عامہ، عام

خوشحالی، رفاہ عام، رفاہ عامہ۔ یاسلام : خدا کی پناہ، خدا پناہ، توبہ، ارے توبہ۔ معاذ اللہ : Good Lord! good heavens, oh dear! یاسلام علی : کتنے افسوس کی بات ہے کہ...... کیا خوب ہے کہ بَلِّغْ سلامي اليه کو میرا اسلام دینا۔ سَلاملِك: (ترکی لفظ) کمرہ استقبال، بیٹھک، دیوان۔ السلامة الاجماعيه :اجتماعی حفاظت، ضمانت، کفالت۔ سلامة الذوق: عمدہ ذوق۔ سلامَةُ (املاكِ) البلاد :ملک کی سالمیت۔ سلامة النية :نیت کا خلوص، خلوص نیت۔ بسلامة النية:واقعی خلوص سے نیک نیتی سے، خلوص سے، صدق دلانہ۔ مع السلامة: خداحافظ، الوداع۔ سليم البُنْيَة:صحت مند، تندرست۔ سليم العقل:ہوشمند۔ سليم القلب:بے ریا، مخلص، نیک طبیعت۔ ذوق سليم :عمدہ ذائقہ، ذوق۔ اسلم: محفوظ تر، زیادہ آزاد، زیادہ صحت مند۔ سليمان:سلیمان (ایک نبی کا نام) حوت سليمان :سامن مچھلی۔ اِفادة الاستسلام :وصول کی اطلاع۔ مُسَلَّم و مُسَلَّم به :تسلیم شدہ، نا قابل تردید۔ مُسْتَلِم : وصول کنندہ، جسے مال بھیجا جائے، مرسَل الیہ۔ سِلِنْدَر جمع سلندرات : سلنڈر Cylinder سَلَمُون :ایک بڑی مچھلی کی جنس جو میٹھے اور نمکین پانی میں رہتی ہے۔ سلن : السلينوس (ن) :ایک قسم کا پھول۔

سله : اِسْلَهَبَّ الفرسُ گھوڑے کا لمبا ہونا۔ السَّلْهَب جمع سَلاهِبُ و سَلاهِبَة: لمبا۔ السَّلْهَبَة من النساء :بڑے قد وقامت کی عورت، جسیم عورت۔

سلا : ۱۔ سَلا ۔ سُلُوًّا و سُلُوًّا و سُلْوانًا و سَلِيَ ۔ سُلِيًّا الشيَ وعنه :چیز کو بھول جانا، سے تسلی پانا، سے توجہ ہٹنا۔ سَلّٰى تَسْلِيَةً فلانًا عن الشيء :کو کسی چیز کے بارے میں تسلی دینا۔ ہُ عن همه و منه :کا غم دور کرنا۔ أَسْلَى اِسلاءً القومُ :درندوں سے امن میں ہونا۔ ہُ عن همه :کا غم دور کرنا۔ تَسَلّٰى تَسَلِّيًا :تکلف سے تسلی کا اظہار کرنا، تسلی پانا کہتے ہیں۔ سَلّاه و اَسلاهُ فَتَسَلّٰى :اس نے اسے تسلی دی اور اس کا غم دور کیا تو اسے تسلی ہوگئی۔ تَسَلَّى الهمُّ :غم دور ہونا۔ اِنْسَلَى الهمُّ :غم دور ہونا۔ السُّلْوَة والسَّلْوَة:تسلی کہتے ہیں۔ هو في سَلْوَةٍ من العيش:وہ آسودہ حالی میں ہے۔ أَسْقَيْتَنِي سَلْوَةً مِن نفسك: (میں نے تجھ سے وہ چیز دیکھی جس سے مجھے تسلی ہوگئی) السُّلْوان (مص) والسُّلْوانة والسَّلْوانه :ایک قسم کا مہرہ جس کو نظر بد سے بچنے کے لئے استعمال کرتے ہیں۔ السَّلْوى: ہر تسلی بخش چیز، شہد۔ المَسلاة :تفریح گاہ، تفریح کی چیز، تفریح، تسلی، تسکین۔

۲۔ استلى اِستلاءً ت الشاةُ: بکری کا فربہ ہونا۔

۳۔ السَّلْوَى جس کا واحد سَلْواة ہے۔(ح) لوا :اس پرندہ کو سمانی بھی کہتے ہیں۔ المُسَلّي :گھوڑ دوڑ کا تیسرا گھوڑا۔

۴۔ السَّلُّوز (ك) :دیکھو خلوز

سلى: سَلِيَ ۔سَلّى ت الشاةُ: (بکری کا) ٹوٹی ہوئی جیلی والی ہونا۔ صفت سَلْيَاء سَلّى الشاةَ :بکری کی جیلی نکالنا۔ أَسْلَى ت الشاةُ :بکری کا جیلی ڈالنا۔ السَّلَى جمع أسْلاءٌ: جیلی۔ کہتے ہیں۔ انقطع السَّلَى في البطن :اب حیلہ جاتا رہا اور مصیبت بڑھ گئی۔ هو آكل الأسلاء:وہ بہت خسیس و کمینہ ہے۔

۲۔ السِلِيلُوبيد :مسالہ: سلولائید

(ف) سَلْوَى : اسم جنس واحد سلواة جمع سلاوى بٹیر quoil مُسَلٍّ: دلچسپ، تسلی دہ، ڈھارس بندھانے والے، موجب تسلی۔ سلوفينيا: Slovenia مَسْلِي :پکانے کا مکھن۔ مَسْلِي نباتي : نباتاتی مکھن۔

سم : ۱۔ سَمَّ ۔ سَمًّاهُ :کو زہر پلانا۔ ـــ الطعامَ : کھانے میں زہر ملانا۔ سَمَّمَ الطعام : کھانے میں زہر ملانا۔ السُّمّ والسَّمّ والسِّمّ جمع سِمام وسُمُوم : زہر۔ سَمُّ السمك (ن) :ایک پودے کا زہریلا مادہ جو مچھلی کو قتل کرنے میں استعمال کیا جاتا ہے۔ سمُّ الحمار (ن) :کینسر۔ سمّ ساعة :فوراً ہلاک کردینے والا زہر۔ السّام :زہریلا۔ سامُّ أبرص و سَمُّ أبرص :تثنیہ ساما ابرص جمع ابارص و سوام ابرص (ح): چھپکلی۔ اس ابی بُرَيص بھی کہتے ہیں۔ السامَّة :مونث سام۔ سُمِّيَّةُ الشيء :چیز کا زہریلا اثر۔

۲۔ سَمَّ ۔ سَمًّا القارورة :بوتل کو بند کرنا۔ ـ الشيءَ: چیز کی اصلاح کرنا، درست کرنا۔ ـــ بينهما :دونوں کے درمیان صلح کرانا۔ الامرَ :معاملہ کی تہہ تک پہنچنا، آزمائش کرنا، جانچنا۔ کہتے ہیں۔ اصاب سَمَّ حاجته: یعنی اس نے اپنا مقصد حاصل کرلیا۔

۳۔ سَمَّ ۔ سَمًّا النعمة اليه :کے لئے نعمت مخصوص کرنا۔ ــــ الشيءَ :سب کو عام کرنا یہاں تک کہ خواص تک پہنچ گئی۔ السامَّة: خاص۔ کہتے ہیں۔ عرف ذلك السامّة والعامّة :اس کو عام خاص سب لوگ جانتے ہیں۔ السُّمَّة جمع سُمَم و سِمام: رشتہ داری، قرابت۔ اهل المَسَمَّة :انسان کے خاص اور اقارب۔

۴۔ سَمَّ ۔ سُمُوماً ت الريحُ :ہوا کا جھلسانا۔ سُمَّ اليومُ :دن کا شدید گرمی والا ہونا، دن کا گرم ہوا والا ہونا۔ ـ النباتُ :پودے کا ہوا سے جھلس جانا۔ صفت مسموم ۔ أَسَمَّ اسْمَامًا اليومُ :دن میں باد سموم چلنا۔ السَّمُوم جمع سَمائِم : گرم ہوا، لو (مونث)۔ يومٌ سامٌّ و مُسِمٌّ و مَسْمُوم جھلسا دینے والا دن۔ وہ دن جس میں باد سموم چلے۔

۵۔ السُّمّ جمع سِمام و سُمُوم سوراخ جیسے سوئی کا ناکہ۔ جمع مَسام (ن) پتوں کے باریک سوراخ جس سے وہ سانس لیتے ہیں اور ان کا پسینہ نکلتا ہے۔ المسام من الجلد (ع ا) :جلد کے باریک باریک مسامات و سوراخ۔ السَّمّ :ہر اس چیز کو کہتے ہیں جو سمندر سے نکلے مثلاً سنکھ، گھونگا۔ ـــ والسِم جمع سِمام و سُمُوم :سوراخ جیسے سوئی کا ناکہ۔ السُّمَّةُ جمع سُمَم و سِمام : کھجور کے پتوں کی چٹائی جو کھجور کے درخت کے نیچے اس مقصد سے بچھائی جاتی ہے کہ اوپر سے گرنے والی کھجوریں اس پر گریں۔ زینت کی خاطر پروئی ہوئی کوڑیاں۔ السَّمام :ہر ہلکی پھلکی اور تیز چیز واحد سَمامَة (ح) ایک چھوٹا پرندہ۔ السِمام والسُّمُومُ من الانسان :انسان کا منہ، ناک، کان۔ السَّمامَة :کالبد انسانی، انسان کی شکل وصورت وضع قطع۔ (بَهِيُّ السَّمَاعَة :خوبصورت شکل وصورت والا)، کھنڈرات، جھنڈا، گھوڑے کی گردن پر کا دائرہ۔ ـ سَمائم کا واحد: ابابیل کے مانند ایک پرندہ اس کے انڈے نا قابل حصول ہیں۔ اس لئے عرب کہتے ہیں۔ كَلَّفْتَنِي بَيْضَ السَّمائِم :یعنی تم نے نا قابل وصول و نا قابل عمل کام کرنا میرے ذمہ لگایا۔ الاسمُّ الانف :تنگ نتھنے والا۔

۶۔ سَمْسَمَ الثعلبُ :لومڑی کا دوڑنا۔ ـ الرَجُلُ :مرد کا نرم چال چلنا۔ السُّمْسُم : (ح) لومڑی۔ بھیڑیا۔ السُّمْسُم جمع سَماسِم :سبک آدمی۔ السُّماسِم (ح) لومڑی۔ والسُّمْسُمان والسُّمْسُمانی :سبک مرد، پرلطیف چیز۔

۷۔ السَمْسَم : زہر السُّمْسُم: (واحد سُمْسُمَة) (ح): سرخ چیونٹی، چھوٹی چیونٹی۔ السِمْسِم :تِل (ن) :وہ پودا جس میں تل لگتے ہیں۔ (ح) ایک قسم کا سانپ۔ رجلٌ مُسَمْسَمُ الوجه :وہ شخص جس کے چہرے پر تلوں جیسے نقطے ہوں۔

○ سَمّ جمع سُمُوْم و سِمَام: زہر، سانپ کا زہر، سوراخ (سوئی کا ناکہ) السموم البیضاء: سفید بیہوش کرنے والی دوائیں (جیسے کوکاکین، ہیرون وغیرہ) سَمُوم (م) جمع سَمَائم: گرم ہوا، لو، گرم ریت کا جھکڑ۔ مَسَام و مَسَامات (جمع) جلد کے مسام۔ مَسَامِی: مسام دار۔ مَسَامیہ: مسام داری۔ تسمّم: زہریلا ہونا، مسموم کرنا۔ التسمم الدموی: خون کا زہریلا پن Blood poisoning۔ سام و مسموم: زہریلا۔ مُسِمّ: زہردار۔ سَمَانجُونی: نیلا آسمانی، نیلگوں۔

سما: سَمُاَل الخلُّ: سرکہ کا مکھیوں والا ہونا، سرکہ پر مکھیوں کا آجانا۔ السَمَوْاَل (ح) سرکہ کے اوپر کی مکھی، ایک مشہور شہسوار اور جاہلیت کا شاعر جو وفا میں ضرب المثل ہے۔ اوفی من السموال۔ وہ سموال سے زیادہ وفادار ہے۔

۲۔ اِسْمَاَلّ اِسْمِئلالاً: دبلا و لاغر ہونا۔ — الظِلُّ: سایہ کا چھوٹا ہونا اور اونچا ہونا۔ السَمْاَل و السَمُوْاَل: سایہ۔ المُسْمَئِلّ: بوسیدہ کپڑا۔

سمت: ا۔ سَمَتَ ـُ سَمْتاً: راستہ پر رہنا، راہ راست پر چلنا، گمان سے راستہ پر چلنا۔ — الشیءَ و سَمَتَ نَحْوَہٗ: کا ارادہ کرنا، قصد کرنا، اسی سے ہے۔ وھُنَّ الی البیتِ العتیق سَوَامِتُ: وہ بیت اللہ شریف کی طرف قصد کرنے والیاں ہیں۔ — لھم: ان کے لئے گفتگو کا رُخ اور رائے مہیا کرنا۔ سَمَّتَ: راستہ پر رہنا۔ سَامَتَ ہٗ: کے مقابل اور آمنے سامنے ہونا۔ تَسَمَّتَ ہٗ: کا ارادہ اور قصد کرنا۔ السَمْتُ (مص) جمع سُمُوت: راستہ۔ کہتے ہیں۔ خُذْ فی ھذا السَمْتِ: اس راستہ (پر چلنے) کو شروع کرو، اہل خیر کا رویہ (کہتے ہیں۔ ما اَحْسَنَ سَمْتَ فلان: اس کا رویہ کتنا اچھا ہے)۔ لباسوں وغیرہ کا وہ انداز جو عموماً مقبول ہو (عام لوگوں کی زبان میں)۔ سَمْتُ الرأس: (فلک) (علم ہیئت کی اصطلاح میں) آسمان پر وہ نقطہ جو سیدھے کھڑے ہوئے انسان کے سر کے بالکل سیدھ میں ہو)۔ سمت القدم، سمتُ الرِجْل، نظیر السمت: آسمانی کرہ کا نقطہ جو افق کے نیچے اس جگہ کے شاقول پر واقع ہو۔ اسے نظیر السمت بھی کہتے ہیں۔ سمت کوکب: (فلک) ستارہ کی بلندی اور خط نصف النہار کے دائرہ کی سطحوں کے درمیان واقع زاویہ۔

۲۔ سَمَّتَ للعاطس: چھینکنے والے کے لئے یرحمک اللہ کہہ کر دعا کرنا۔ علی الشیءِ: پر اللہ کا نام لینا۔

○ سَمْت جمع سُمُوت: راستہ، سڑک، انداز، طریقہ۔ اخذ سمته الی: کی طرف جانے والی سڑک اختیار کرنا، یا اس پر چل پڑنا۔

سمج: سَمُجَ ـُ سَمَاجَۃً و سُمُوجَۃً: بدشکل ہونا، قبیح ہونا۔ سَمْج و سَمِج و سَمِیج جمع سِمَاج و سَمْجُون و سُمَجاء سَمَاجی: بدشکل، قبیح۔ سَمَّجَ ہٗ: کو بدشکل یا قبیح بنانا۔ اِسْتَسْمَجَ ہٗ: کو قبیح جاننا، سمجھنا۔ السَمْج والسَمِیج: خراب اور بدمزہ دودھ۔

○ سَمَجَ ـُ: بدصورت ہونا، نفرت انگیز ہونا، گھناؤنا، برگشتہ کرنے والا ہونا۔ سَمَّجَ ہٗ: کو بدصورت بنانا، قابل نفرت بنانا۔ سَمْج جمع سِمَاج و سَمِج جمع سَمَاجی: بدصورت، نفرت انگیز، قابل نفرت، گھناؤ، برگشتہ کرنے والا۔ سَمِیج جمع سِمَاج و سُمَجاء: مندرجہ بالا معنے۔ سَمَاجَۃ: بدصورتی، نفرت انگیزی، کراہت۔

سمح: ا۔ سَمُحَ ـُ سَمَاحاً و سُمُوحاً و سَمَاحَۃً و سُمُوحَۃً و سَمْحاً و سِماحاً: فیاض و سخی ہونا۔ سَمْح و سَمِیح و مِسْمَح و مِسْمَاح جمع سِمَاح و سُمَحاء و مَسَامِیح: فیاض و سخی۔ آپ کہتے ہیں۔ رجالٌ ونساءٌ سِمَاح و سُمَحاءُ و مَسَامِیح: فیاض اور سخی مرد و عورتیں۔ سَمَحَ ـَ سَمَاحاً و سَمَاحَۃً بکذا: کی بخشش کرنا۔ — لہ بالشیء: کو کوئی چیز دینا، عطا کرنا۔ أَسْمَحَ الرجُلُ: فیاض و سخی ہونا۔ السَمْحَۃ سَمْح کا مونث جمع سِمَاح: صرف۔ المَسْمَح: وسعت و فراخی۔ کہتے ہیں۔ ان فی الحق لَمَسْمَحاً: حق بات میں وسعت و فراخی ہے۔

۲۔ سَمَحَ ـَ سَمَاحاً و سَمَاحَۃً العودُ: لکڑی کا نرم ہونا۔ ـتِ الناقۃُ: اونٹنی کا مطیع اور تیز رفتار ہونا۔ سَمَّحَ: نرم ہونا، نرمی کا برتاؤ کرنا۔ — الرُمْحَ: نیزہ کو نرم کرنا۔ — الرجُلُ: نرم چال چلنا، تیز چلنا، بھاگنا۔ سَامَحَ ہٗ فی الأمر و بالامر: سے نرم برتاؤ کرنا، کے مقصد میں، موافقت کرنا۔ ہٗ بذنبہ: کا گناہ معاف کرنا، کے گناہ سے درگزر کرنا۔ کہتے ہیں۔ سامحك اللّٰه: اللہ (آپکی غلطی) سے درگزر فرمائے۔ أَسْمَحَتِ الدابۃُ: جانور کا سرکشی کے بعد نرم ہونا۔ کہتے ہیں۔ أَسْمَحَتْ قَرُونَتُہٗ: اس کے نفس نے ذلیل ہو کر اس کی اطاعت کرلی۔ تَسَمَّحَ و تَسَامَحَ فی کذا: میں نرمی برتنا۔ بَیعُ السَمَاح: وہ بیع جس میں قیمت گھٹانے میں نرمی کی جائے۔ کہتے ہیں۔ السَمَاح رَبَاح: معاملات میں نرمی کے ساتھ نفع اندوزی ہے۔

۳۔ رقصُ السَمَاح: مشائخ کا وہ رقص جو وہ عبادت میں کرتے ہیں۔ السِمَاح: چمڑے کے خیمے۔

○ سَمَحَ ـَ سَمَاحاً (ل ب): کو فراخ دلی سے کچھ ادا کرنا۔ ل ب /ان: کو کسی چیز کی یا کچھ کرنے کی اجازت دینا۔ ل ب: کو کچھ کرنے کا اختیار دینا۔ لاسمح اللّٰہ: اللہ نہ کرے۔ اِسْتَسْمَحَ ہٗ: سے اجازت طلب کرنا، سے معافی یا درگزر کی درخواست کرنا۔ سماحتہ: صاحب امتیاز۔ سماحۃ المفتی: مفتی کا لقب۔ مسامحات: چھٹیاں۔ مسموح بہ: جائز، روا، قابل قبول، قابل تسلیم، قابل تقرر، اہل، جس کی اجازت دی گئی۔ متسامح: (مع کے ساتھ) بہت ہی شفیق، مہربان، کے ساتھ مزاج کو قابو میں رکھنے والا۔ صبر سے کام لینے والا، بردبار، متحمل۔

۴۔ السِمْحَاق (ع ا): سر کی ہڈی پر باریک جھلی۔ سَمَاحیق السماء: آسمان پر بادل کے ہلکے ٹکڑے۔ کہا جاتا ہے: علی ثرب الشاۃ سماحیق من الشحم: بکری کی اوجھ کی چادر پر چربی کی کچھ جھلی سی ہے۔

سمخ: ا۔ سَمَخَ ـُ سُمُوخاً الزرْعُ: کھیتی کا پھوٹنا۔ زرعٌ حسنُ السِمْخَۃ: اچھی اگنے اور بڑھنے والی کھیتی۔

۲۔ سَمَخَ ـَ سَمْخاً ہٗ: کان کے سوراخ پر چوٹ لگا کر زخمی کرنا۔ محاورہ ہے۔ سمخنی بحدّۃ صوتہ و کثرتہ: اس نے اپنی آواز کی تیزی سے اور بول بول کر میرے کان کھالئے۔ السِمَاخ: کان کا سوراخ۔

سمد: ا۔ سَمَدَ ـُ سُمُوداً: حیران کھڑا رہ جانا، مبہوت ہونا، گانا۔ سَمَّدَ الرجُلَ: کو کھیل کود میں لگانا، بہلانا۔

۲۔ سَمَدَ ـُ سُمُوداً: تکبر سے سر اونچا کرنا اور سینہ تاننا۔ اسْمَدَّ اِسْمِدَاداً و اِسْمَادَّ اِسْمِيداداً الرجُلُ: غصہ سے پھول جانا۔ و — ت یدُہٗ: ہاتھ کا سوجنا، متورم ہونا۔ وطبٌ سَامِدٌ: دودھ کی بھری ہوئی اور اوپر اٹھی ہوئی مشک۔

۳۔ سَمَدَ ـُ سُمُوداً فی العمل: کام میں مشغول ہونا۔ — تِ الابلُ: اونٹ کا تیز چلنا۔ — الرجُلَ: کا قصد کرنا۔ سَمَّدَ الشَعْرَ: بالوں کو جڑ سے مونڈ دینا۔ اسْمَدَّ اِسْمِدَاداً و اسْمَادَّ اسْمِيداداً الشیءُ: چیز کا جاتا رہنا، گم ہو جانا۔ السَمْد: (مص) کہتے ہیں۔ ھو لك سَمْداً: وہ ہمیشہ کے لئے تمہارا ہے۔

۴۔ سَمَدَ الارْضَ: زمین میں کھاد ڈالنا۔ السَماد (ز) کھاد۔

۵۔ السَمِيدم سَمِيدَہ (ط): دلی ہوئی گیہوں (عام بول

چال میں)

۶- السَمَنْدَر و السَمَنْدَر (ح): پانی اور خشکی کا ایک جانور- کہتے ہیں وہ ایک ایسا مادہ خارج کرتا جس سے آگ بجھ جاتی ہے اس لئے ان کا دعویٰ ہے کہ وہ جلتا نہیں (یونانی لفظ)

۷- السَمَیْدَع جمع سَمَادِع :فیاض سردار، شریف، بہادر (ح) بھیڑیا، تلوار-

سمذ: السَمِیذ جسے السمید بھی کہا جاتا ہے (ط) سفید آٹا-

سمر: ۱- سَمَرَ - سَمَرًا و سُمُورًا :رات کو باتوں میں گزارنا اور نہ سونا- محاورہ: لا افعله ما سمر السمیر او ابن سمیر او ابنا اسمیر : جب تک لوگ راتوں کو باتیں کرتے رہیں گے، میں یہ کام نہیں کروں گا- مراد کبھی بھی نہیں کروں گا- سَامَرَهُ کے ساتھ رات کو باتیں کرنا- تَسَامَرَ القومُ :لوگوں کا رات کو آپس میں باتیں کرنا- قومٌ سَمَرٌ :راتوں کو باتیں کرنے والے- السَمَر :رات کو باتیں کرنے والا- جمع أَسْمَار :رات کی باتیں، رات، رات کی تاریکی- (کہتے ہیں- لا آتیه سَمَرًا یعنی میں رات کو اس کے پاس نہیں آؤں گا) چاند کا سایہ یعنی وہ چیز جو چاندنی آنے میں مانع ہو جیسے دیوار یا چھت وغیرہ اور کبھی عرب جہاں چاندنی نہ ہو اسے قَمَرٌ اور جہاں ہو تو اسے بطور مقابلہ سَمَرٌ کہتے ہیں- (لا أُکَلِّمُهُ السَمَرَ وَ القَمَرَ : یعنی جب تک چاند سایہ فگن ہے اور چمکتا رہے گا میں اس سے کبھی بات نہیں کروں گا اور یہاں مدت وجود السَمَرَ و القَمَرِ مراد ہوتی ہے)- زمانہ راتوں کو باتیں کرنے والوں کی مجلس- اَلسَمَرة :رات کی گفتگو- السَامِر (فا) جمع سُمَّر و سُمَّار :راتوں کو باتیں کرنے والوں کی محفل- آپ کہتے ہیں- اَمْسَیْتُ البارحَةَ فِی سَامِرِ الحیِّ : میں نے گزشتہ روز محلہ کی راتوں کو باتیں کرنے والوں کی مجلس میں گزارا- و السَامِرة: اسم جمع ہے باتیں کرنے والوں کے معنی میں- السَمِیْر : راتوں کو باتیں سنانے والا، زمانہ- کہتے ہیں- لاافعلهُ سَمِیْرَ اللَیَالی: میں ایسا کبھی نہیں کروں گا- ابنُ سَمِیر :رات جس میں چاند نہ نکلا ہو- ابْنَا سَمِیْر :رات اور دن- السِمِّیر : رات میں باتیں سنانے والا-

۲- سَمِرَ - وَ سَمُرَ - سُمْرَةً و اسْمَرَّ اسْمِرَارًا و اسْمَارَّ اسمیرارًا :سیاہ و سفید کے درمیان رنگ والا، یعنی گندم گوں ہونا- اسْمَر م سَمْرَاء جمع سُمْر : گندم گوں- سَمَرَ - سَمْرًا اللبنَ :دودھ میں پانی ملا کر پتلا کرنا- الخمرَ :شراب پینا- سَمَّرَ الخمرَ :شراب پینا- اللبنَ :دودھ میں پانی ملا کر اسے پتلا کرنا- تَسَمَّرَ :میخ سے مضبوط ہونا- الأسمرُ :ہرنی کا دودھ، نیزہ، کہتے ہیں: عام اَسْمَرُ : بے بارش والا خشک سال- الأَسْمَرَان :پانی اور گیہوں، پانی اور نیزہ- السَمَار :بہت پانی والا دودھ- السَامُور: ہیرا- السَمُّور جمع سَمَامِیر (ح) نیولے کے مشابہ اور اس سے قدرے بڑا ایک جانور- اسکی کھال سے پوستین بنائے جاتے ہیں- اس کی کھال کو بھی سَمُّور کہتے ہیں- المَسْمُور (سَمَّر اللبنَ سے مشتق ہے) پانی ملے دودھ میں بھگوئی ہوئی روٹی-

۳- سَمَرَ - سَمْرًا العینَ :گرم سلائی سے آنکھ پھوڑنا- سَمْرًا الباب وغیرهُ :دروازہ وغیرہ کو کیل سے مضبوط کرنا- سَمَّرَ البابَ وغیرہ: دروازہ وغیرہ کو کیل سے مضبوط کرنا- المِسْمَار جمع مَسَامِیر: کیل، میخ، اونٹوں کا اچھار کھوالا- المَسْمُور : کم گوشت سخت پٹھوں والا-

۴- سَمَرَ - سَمْرًا و سَمَّرَتِ الماشیة النباتَ: مویشی کا گھاس چرنا-

۵- سَمَرَ - سَمْرًا و سَمَّرَ السهمَ :تیر چھوڑنا، چلانا- السَمُوْر :تیز رفتار اچھی نسل کی اونٹنی-

۶- السَمُرُ جمع أَسْمُر جس کا واحد سَمُرَةٌ :ہے (ن): ایک درخت جس کی لکڑی بہت عمدہ ہوتی ہے- السَمار (ن) :ایک پودا لمبے تنے والا، سیدھا کھڑا رہتا ہے، اس کے پتے ٹوکریاں، چٹائیاں، چھابے، چنگیریں وغیرہ بنانے میں استعمال کئے جاتے ہیں-

۷- السُمْرُوُت :لمبا، طویل-

۸- السَمَرْمَر واحد سَمَرْمَرَة (ح): ٹڈی کا شکار کرنے والا ایک چھوٹا پرندہ، تلیر-

(ج) سَمَّر هالی : کو سے کیلوں کے ذریعے جوڑنا- المسمار :کیل گاڑنا، ٹھوکنا- سَامَرَہ :کے ساتھ رات یا شام خوشگوار بات چیت، گپ شپ میں گزارنا، کیساتھ گفتگو، گپ شپ کرنا- تسمّر :میخ ٹھکنا، کیل سے جڑنا، اپنی جگہ کھڑا رہ جانا جیسے زمین نے پاؤں پکڑ لئے ہوں- سُمْرة: سانولا پن، بھورا، گندمی رنگ- سَمَار: سیٹھا کی ایک قسم، جو چٹائیاں وغیرہ بننے کے کام آتی ہے- سمار هندی صلب :بانس کی ایک قسم- سَمَر :رات کی گپ شپ کا ساتھی، رات کی گپ شپ میں شریک- عموماً کہانیوں، گیتوں، موسیقی اور تفریح کی محفلوں میں مہمان نواز- سَمِیرة: سمیر کا مونث- سَمراوات :گندم گوں عورتیں- مسَامِر (جمع) شام یا رات کی تقریبات، جس میں بات چیت، گپ شپ، کھیلیں، نغمہ سرائیاں اور کہانیاں وغیرہ شامل ہوں- مِسمار جمع مسامیر کیل، میخ، پن، کوکا، ریٹ، گٹا- الخط المسماری :خط میخی، خط پیکانی- سَوَامِر (جمع) تفریح کی شامیں، سماجی شامیں، شام اور رات کو سجائی جانے والی محفلیں- مُسَمَّرٌ :کیلوں سے جڑا ہوا- السامِرة :سامری کی جمع- سامری جمع سامریون و سَمَرة: سامری- سمرقند: ازبک سوویت یونین کا ایک شہر-

سمس: سَمْسَرَ سَمْسَرَةً: دلالی کرنا- السِمْسَار جمع سَمَاسِرَة و سَمَاسِر و سماسیر (ت): دلال، چیز کا مالک اور منتظم- سِمْسَارُ الارض: زمین کا ماہر- السَمْسَرَة : (مص)، دلالی، دلالی کا پیشہ اور اسکی اجرت-

۲- السَمْسَق و السَمْسِق و السُمْسُق و السُمْسُق (ن): چنبیلی، مرزنجوش-

(ج) سَمْسَرَ : دلالی کرنا- سَمْسَرة: دلالی- سِمسار جمع سَمَاسِرة سَمَاسِر و سماسیر : دلال، ایجنٹ- سمسار الأسهم : دلال حصص Stock broker
سمسیرة: دلال، بچولا، رشتے کرانے والا- سِمْسِم: تل، کنجد، سم سم-

سمط: ۱- سَمَطَ - سُمُوطًا الرجلُ: چپ و خاموش ہونا- سَمَّطَ و اَسْمَطَ: چپ ہونا، خاموش ہونا-

۲- سَمَطَ - سَمْطًا السکّینَ: چھری تیز کرنا- الجدیَ: بکری کے بچے کے بال گرم پانی سے صاف کر کے اسے بھوننا- السُمُط: اونی کپڑا- نعلٌ سُمُطٌ و أَسْماط : اکھیرے چمڑے کا جوتا- ناقةٌ سُمُطٌ و أَسْماط : بے داغ اونٹنی- سَرَاوِیلُ أَسْماطٌ : اکھیرا پائجامہ- ماءٌ سَامِطٌ (فا) : جوش دیا گیا پانی جو کسی چیز کے بال وغیرہ، صاف کر دے- نعلٌ سَمِیْط: اکھیرے چمڑے کا جوتا- التسمیط (طب): زیادہ چلنے سے رانوں کے اندر کی طرف جلن-

۳- سَمَطَ - سَمْطًا الشیءَ : کولٹکانا- سَمَّط الشیءَ : کے ساتھ چمٹنا، لپٹنا، لگا رہنا، کو زین کے تسمہ سے لٹکانا- الشاعرُ: شاعر کا، مُسَمَّط اشعار نظم کرنا- قصیدةَ فلان: کسی کے اشعار میں ہر ہر شعر کے مصرعوں میں ایک مصرعہ اپنی جانب سے شامل کرنا- تَسَمَّطَ الشیءَ به: کے کا ساتھ لٹکنا- السِمْط جمع سُمُوط :موتی یا مہرہ پروئی ہوئی لڑی، زین کا تسمہ

جس سے کوئی چیز باندھی جائے۔ (کہتے ہیں۔ عَلَّقَهٗ بِسُموطِ سرجه: اس نے اسے زین کے تسمہ سے لٹکایا۔ من العمامة: پگڑی کا شملہ، گلوبند (زیور)۔ ـــ من الثیاب: کپڑے کا وہ حصہ جو چادر کے نیچے سے نظر آئے۔ ـــ من الرمل: ریت کی لکیر۔ السِماط جمع سُمُطٌ: صف بستہ چیز، دسترخوان۔ سِماطُ الطریق: راستہ کے ہردو کنارے۔ الفومِ: لوگوں کی صف، قطار کہتے ہیں۔ هم علی سِماطٍ واحدٍ: وہ ایک ہی نظام پر ہیں۔ السَمِیط: بال صاف کیا ہوا اور بھونا ہوا بکری کا بچہ۔ ـــ السُمیط: اینٹوں کا ردا۔ المُسَمَّط من الشِعر: شعر جو عروضی اجزاء پر منقسم ہو اور قافیہ کی روی پر نہ ہو۔ کہتے ہیں۔ حُكْمُكَ مُسَمَّطاً: تمہارا حکم پورا کیا ہوا ہے۔ تم پر کوئی اعتراض نہیں اصل میں لك حُكْمُكَ مُسَمَّطاً ہے۔ اس کا نصب حال ہونے کی بنا پر ہے۔ کہتے ہیں۔ هولك مُسَمَّطاً: وہ تمہارے لئے صحت بخش یا مزیدار ہے اور کہتے ہیں۔ خذ حُكْمَكَ مُسَمَّطاً: اپنے حکم کو آسان، بااختیار اور نافذ العمل بنا۔

۴۔ سَمَطَ - سُمُوطاً علی الیمین: قسم کھانا، حلف اٹھانا، کہتے ہیں۔ سمطتُ الرجلَ یمیناً علی حقی: میں نے فلاں سے اپنے حق پر قسم کھلائی، حلف لیا۔

۵۔ سَمَطَ - سُمُوطاً اللبنُ: دودھ کی مٹھاس میں فرق آ جانا۔ سَامِط: وہ دودھ جس کی مٹھاس میں فرق آ گیا ہو۔

۶۔ السَمْط (مص) فقیر آدمی۔ رجلٌ سِمْطٌ جمع سُمُوط: چست و چالاک شخص۔ السَمِیط: سبک حال آدمی، فقیر۔

۷۔ السَمَیْطَر: ایک آبی پرندہ جو ہمیشہ پتلے پانی میں ملتا ہے۔

○ سَمَطَ - سُمطاً ہ: کو گرم پانی سے دھونا، تیار کرنا (دودھ کو) جوش دینا، ابالنا۔ سِمطٌ جمع سُمُوط (موتی کے ہار کی) لڑی۔ سِمَاط جمع سِماطات و سُمُط و اَسْمِطَة: دسترخوان، کھانا۔ مَسْمَط جمع مَسَامِط: وہ جگہ جہاں ذبح کئے ہوئے جانوروں کی کھالیں گرم پانی سے دھوئی جاتی ہیں اور ان کے بال اتارے جاتے ہیں۔ مِسْمَط: جمع مَسامِط: انگور کی بیلوں کی آڑ۔

سمع: ۱۔ سَمِعَ - سَمْعًا و سِمْعًا و سَمَاعًا و سَمَاعَةً و سَمَاعِيَةً و مَسْمَعًا الصوتَ: آواز سننا۔ سَامِع جمع سُمَّاع و سَمَعَة و سَامِعون: سننے والا۔ سَمِعَ له اللّٰهُ: کی درخواست قبول کرنا۔ سَمِعَ منه وله: کو دینا، عطا کرنا۔ الیه: کی طرف کان لگانا۔ سَمَّعَهُ الصوتَ: کو (آواز) سنانا۔ بِه: کا عیب مشہور کرنا، رسوا کرنا، بدنام کرنا، پر بہتان باندھنا، کو گالی دینا، کو بے نقاب کرنا۔ بِکذا: کسی کے متعلق کوئی چیز پھیلانا۔ بفلان فی الناس: کا لوگوں میں ذکر کرنا۔ أَسْمَعَهُ: کو سنانا، گالی دینا۔ تَسَمَّعَ واسَّمَّعَ الرجلَ والیه: کی طرف کان دھرنا۔ تَسَمَّعَ علیه: کی بات چوری چھپے سننے کا ارادہ کرنا۔ تَسَامَعَ به الناسُ: کے متعلق لوگوں کا ایک دوسرے سے سننا۔ اِسْتَمَعَ لَهُ والیه: کی بات پر کان دھرنا۔ اِسْتَسْمَعَهُ: کو سننا۔ السَامِعَان: دونوں کان۔ السَامِعَة: کان السَمع: (مص) جمع أَسْمَاع و أَسْمُع وجج أَسَامِع و أَسَامِیع: کان، سننے کی قوت، حس، سنی ہوئی بات، سنا ہوا ذکر۔ کہتے ہیں۔ هو مابین سَمْعِ الأرضِ وبصرها: وہ ایسی جگہ ہے جس کا کسی کو پتہ نہیں یا ایسی تنہائی کی جگہ میں ہے جہاں کوئی اس کی بات سننے والا یا دیکھنے والا نہیں۔ القی نفسه بین سَمْع الارض و بصرها: اس نے آپ کو خطرہ میں ڈال دیا اور ایسی جگہ پہنچا دیا جس میں اس کا نہ تو پتہ چل سکے، جہاں نہ انسان کی آواز سنائی دیتی ہے نہ آنکھ دیکھ سکتی ہے۔ نیز کہتے ہیں۔ سَمْعَكَ الیّ: میری بات سنو۔ یہ بھی کہتے ہیں۔ سَمْعُ أُذنی فلاناً یقول ذلك: میں نے اسے اپنے کانوں سے یہ کہتے ہوئے سنا۔ یہ بھی کہتے ہیں۔ سِمْعُ اُذنی و سَمْعَةَ اُذنی و سِمْعَةَ اُذنی: میں نے اپنے کانوں سے سنا۔ اُم السمع: دماغ۔ السِمْع: اچھا ذکر، اچھی شہرت۔ رجلٌ سِمْعٌ: وہ آدمی جس کی بات سنی جاتی ہے۔ هذا امرٌ ذو سِمْعٍ: یہ معاملہ سننے کے لائق ہے۔ اگر کوئی شخص ایسے بات سنتا ہے جو اسے اچھی نہیں لگتی تو کہتا ہے۔ سِمْعًا لا بلْغًا یا سَمْعًا لا بَلْغًا: سن لے بتاتا نہیں۔ ـــ جس کی مادہ سِمْعَة ہے۔ بجو سے بھیڑیے کا بچہ اسکی قوت سماع بہت تیز ہوتی ہے یہاں تک کہ ضرب المثل ہے۔ هو أَسْمَعُ من سِمْعٍ۔ السَمْعَة سَمِعَ: کا اسم مرة۔ کہتے ہیں۔ فَعَلَهُ رِئاءً و سَمْعَةً: اس نے یہ اس لئے کیا کہ لوگ اسے دیکھیں اور اسے سنیں۔ اُذنٌ سَمْعَةٌ: سننے والا کان۔ السُمْعَة: شہرت، ذکر، سنی ہوئی بات کہتے ہیں۔ فَعَلَهُ رِئاءً وسُمْعَةً: اس نے یہ کام لوگوں کو دکھانے اور سنانے کے لئے کیا۔ اُذن سَمِعَةٌ: سننے والا کان۔ السَمَاع: (مص) ذکر شہرت گیت۔ وہ چیز جو عربوں سے سنی جائے اور استعمال کی جائے مگر اس پر قیاس نہ کیا جائے کہتے ہیں۔ هذا امرٌ ذو سَمَاعٍ: یہ بات سننے کے لائق ہے اور کہتے ہیں۔ قالوا ذلك سَمَاعَ أُذُنی: لوگوں نے یہ بات میرے سامنے کی۔ سَمَاعِ: سُن کے معنی میں اسم فعل ہے۔ السَمَّاع: بہت سننے والا۔ فرمانبردار، مطیع، جاسوس۔ السَمَّاعَة: (جمع سَمَّاعات) اونچا سننے والوں کو سنانے والا آلہ۔ earphone ٹیلی فون کا آواز گیر Telephone receiver صدر بین stetho Scope: اُذنٌ سَمَّاعَةٌ: سننے والا کان۔ السَمَاعِیّ (مو): موسیقی کا ایک ٹکڑا، نظم۔ اُذنٌ سَمُوعٌ: سننے والا کان۔ السَمِیعُ جمع سُمَعاء: سننے والا۔ اسم مبالغہ بمعنی مُسمِع: اسماء حسنی میں سے ایک نام، سنی ہوئی بات۔ اُم السَمِیع: دماغ۔ اُذنٌ سمیعٌ و سَمِیعَةٌ: سننے والا کان۔ التَسْمِعَة کہتے ہیں: فعلته تَسْمِعَتَكَ او تَسْمِعَةً لك: میں نے یہ کام تمہیں سنانے کے لئے کیا۔ المَسْمَع: سننے کی جگہ کہتے ہیں۔ هو منی بمَرأًی و مَسْمَعٍ: وہ ایسی جگہ ہے کہ میں اسے دیکھ بھی سکتا ہوں اور اسکی باتیں سن بھی سکتا ہوں۔ المِسْمَع و المِسْمَعَة جمع مَسَامِع: کان المُسْمِعَة: مُغَنِّیه، گانے والی کہتے ہیں۔ غَنَّتْهُم مُسْمِعَةٌ: مغنیہ نے انہیں گانا سنایا۔

۲۔ المُسْمِع (فا) قید المُسَمَّع (مفع): مقید۔

۳۔ السَمَعْمَع: شیطان، خبیث۔

۴۔ السَمْعَنَة و السِمْعَنَه: بہت سننے والی۔

○ سَمِعَ - سَمْعًا و سَمَاعًا و سَمَاعَةً و مَسْمَعًا ہ / ہ: کو سننا۔ ب: کے بارے میں سننا۔ ہ من: سے (کچھ) سننا۔ ہ مِن: (کے متعلق) جاننا، بتایا جانا (کی طرف سے) ـــ الی/ل: (کچھ) بغور سننا، پر توجہ کرنا۔ ـــ من: (کو) بغور سننا، پر توجہ کرنا۔ ب: کے متعلق افواہ سننا، کو چھپ کر سننا۔ ـــ ل/ الی: پر کان دھرنا۔ لم یُسْمَع به: ان سنا، ان دیکھا۔ اَسْمَعَ ہ ہ: کو کچھ سنانا یا سننے دینا، کو کچھ سننے کے لئے دینا، کو کچھ یا اس کے بارے میں جاننے دینا، کو کسی چیز کے بارے میں بتانا۔ تَسَمَّعَ ل/ الی: (کسی شخص یا چیز) پر کان لگانا، دھرنا، کو غور سے سننا۔ تَسَمَّع: چھپ کر سن گن لینا، کن سوئیاں لینا۔ تَسَامَعَ به النَاسُ: لوگوں نے اس کے متعلق ایک دوسرے سے سنا، اس کے بارے میں بات پھیل گئی، وہ لوگوں میں مشہور ہو گیا۔ اِسْتَمَعَ ہ: کچھ سننا، چھپ کر سننا،

اتفاق سے سن لینا۔ ___ ل / الی / ہ / ہ: کو غور سے سننا، (کی) بات پر کان دھرنا، چھپ کر سن گن لینا، کن سوئیاں لینا۔ ___ علی: کسی شخص کی چھاتی سے نکلنے والی آوازوں کو سن کر اس کے مرض کی تشخیص کرنا۔ شاھد السمع: گواہ (سنی سنائی بات کا) earwitness
السمعُ و الطاعةُ و سمعاً و طاعةً: میں نے سن لیا اور مطیع ہوا۔ آپ کے تصرف پر، بہت خوب۔ تحتَ سمعِہ: ان کے سنتے ہوئے۔ استرق السمع: چھپ کر سن گن لینا، کن سوئیاں لینا، مانیٹر کرنا۔ القی بسمعه الی: کی بات غور سے سننا۔ مَدّسمعةُ: کان کھڑے کرنا۔ سَمْعِیُّ: سمعی، سننے والا، آواز کا، سماعی، روایتی۔ علم السمعیات: علم آواز acousties
سُمْعَة: شہرت (عموماً اچھی) نیک نامی آبرو وقعت عزت، بڑی یا مسلمہ حیثیت، نام۔ حمید (حسن) السُّمعة: معزز، محترم۔ ردئ (سیّء) السُّمْعَة: بدنام، بے وقار، بے عزت، مشتبہ چال چلن کا۔
سماع: آواز کا امتحان (Audition) سماعیات: علم آواز۔ سمّاعة: دروازے کا کھٹکا۔ مِسْمَع جمع مَسَامِع: کان، سٹیتھوسکوپ (ٹیلی فون) ریسیور۔ مَسْمُوع: اتنا بلند کہ سنا جا سکے گوش رس قابل ادراک۔ مسموع الکلمة: جس کی کہی ہوئی بات وزن رکھتی ہو اور اس پر توجہ دی جاتی ہو۔ المستمعون: سامعین، حاضرین۔

سمغ: ا۔ اسْمَغَدَّ اسْمِغْدَادًا الجرحُ: زخم کا سوجنا، متورم ہونا۔ اسْمَعَدَّ: بھی اسی معنی میں لیا جاتا ہے۔ المُسْمَغِدّ (فا): پھولا ہوا، بہت زور سے پکڑنے والا (جس کی وجہ سے اسکی انگلیاں پھول جائیں)

سمق: ا۔ سَمَقَ - سُمُقاً و سُمُوقًا النبتُ: پودہ کا بڑھنا، لمبا ہونا۔ صفت سَامِق و سَمِق السِمِقَ من الرجال: لمبا آدمی۔ السُّماق: خالص کہتے ہیں۔ احبك حُبًا سُماقًا: میں تجھ سے سچی محبت کرتا ہوں۔ السُّمَّاق (ن): ایک درخت جس کے بیج گرم مسالہ کے طور پر استعمال کئے جاتے ہیں، ورپتے رنگنے کے کام آتے ہیں۔ السَّمِیق: بیل جوتنے کا جوا۔
۲۔ اسمقرَّ اسْمِقْرَارًا الیومُ: دن کا سخت گرم ہونا۔

سمك: ا۔ سَمَكَ - سَمْكًا الشیءَ: کو بلند کرنا کہتے ہیں۔ سمك اللّٰهُ السماءَ: اللّٰہ سبحانہ وتعالیٰ نے آسمان بلند کیا۔ ___ سُمُكًا و سُمُوكًا و سَمُكَ - سَمَاكَة: بلند ہونا۔ تسمَّكَ: بلند ہونا، اونچا ہونا۔ السُّمْك: (مص) چھت، چھت گیری، ہر اونچی اور موٹی کا قد کاٹھ۔ السِماك جمع سُمُك: چیز کے اٹھانے کا اوزار۔ من الوَزَر: ہنسلی سے ملی ہوئی پسلی۔ السماکان: دو ستارے، ایک کو سماك رامح: اور دوسرے کو سماك أعزل کہتے ہیں۔ السمیك: لمبا السمیکات: چھاتی کے بالائی حصہ کے اردگرد گوشت کے اعضاء۔ (عام بول چال)۔ المِسْمَاك: خیمہ وغیرہ اٹھانے کی لکڑی۔ مِسْماك الکرم: انگور کی بیلیں اٹھانے کی لکڑی۔ المَسْمُوك: لمبا۔ ___ من الخیل: مضبوط گھوڑا۔ المُسْمَکات و المَسْمُوکات: آسمان (جمع)
۲۔ سَمَّكَ الشیءَ: چیز کو موٹا و دبیز کرنا۔ استَسْمَكَ الثیابَ: کپڑوں میں سے موٹا کپڑا اختیار کرنا۔ السَمِیك من الثیاب و غیرھا: موٹا دبیز کپڑا وغیرہ۔
۳۔ استَسْمَكَ: مچھلی کھانا۔ السَمَك جمع سِمَاك و سُمُوك و أسماك واحد سَمَكَة: (ح) مچھلی۔ سمك الکَرَاکِیّ (ح): مچھلی جو ہر قسم کی مچھلیاں کھا لیتی ہے۔ سمك موسیٰ (ح): اس مچھلی کا گوشت لذت دار ہوتا ہے۔ السَّمَّاك: مچھلی فروش۔
۴۔ السُّمیکاء (ح) دیمک لکڑی کھانے والا کیڑا۔

سمل: ا۔ سَمَلَ - سُمْلاً الحوضَ: حوض کو باقی ماندہ تھوڑے سے پانی سے صاف کرنا، یعنی یہ پانی نکال کر۔ ___ الدَلْوَ: ڈول کا تھوڑا پانی نکالا جانا۔ سَمَّلَ الحوضَ: حوض سے تھوڑا پانی نکالا جانا۔ ___ الحوضَ: حوض سے تھوڑا پانی نکال کر اسے صاف کرنا۔ تَسَمَّلَ: پانی تھوڑا پینا۔ النبیذَ: نبیذ بار بار پینا۔ السَمِل: حوض میں بچا ہوا پانی۔ السَّمَالُ: جوہڑوں کا کیڑا۔ السُمْلَة و السَمَلَة جمع سَمَل و أسمال و سِمال و سُمُول: تھوڑا پانی۔ السُملان من الماء و النبیذ: پانی یا نبیذ کا بچا کھچا۔ السوَمَلَة: چھوٹی پیالی۔
۲۔ سَمَلَ - سَمْلاً عینه: آنکھ پھوڑنا۔ اِسْتَمَلَ عینه: آنکھ پھوڑنا السَّمَّال: آنکھیں پھوڑنے والا۔
۳۔ سَمَلَ - سُمُولاً و سُمُولَةً و سَمُلَ - سَمَالَةً الثوبُ: کپڑے کا پرانا اور بوسیدہ ہونا۔ سَمِلٌ: پرانا، بوسیدہ کپڑا۔ سَمَّلَ فلانًا بالقول: سے نرمی سے بات کرنا۔ أسْمَلَ الثوبُ: کپڑے کا پرانا اور بوسیدہ ہونا۔ السَمِل جمع أسمال: پرانا بوسیدہ کپڑا۔ ثوبٌ سَمَلَةٌ و سَمُولٌ و سَمِیلٌ: پرانا اور بوسیدہ کپڑا۔ السَوْمَل: پرانا اور بوسیدہ کپڑا۔
۴۔ سَمَلَ - سَمْلاً بینهم: کے درمیان صلح کرانا۔ أسْمَلَ بینهم: کے درمیان صلح کرانا۔
۵۔ السَموَّل: نرم مٹی کی زمین، فراخ زمین۔
۶۔ سَمْلَجَ اللبنَ فی حلقه: دودھ کو آسانی سے پینا۔ السَمَلَّج و السُمَالِج: میٹھا دودھ۔
۷۔ السَمَلَّع: (ح) بھیڑیا، خبیث۔ رجلٌ سَمَلَّعٌ: خبیث آدمی۔
۸۔ السَمْلَق: ہموار بنجر زمین۔
◌ سَمَلَ - سُمُولاً و سُمُولَةً: (لباس) کا پھٹا پرانا ہونا، چیتھڑوں میں ہونا۔ شرب الکاس حتی السَمَل: پیالہ تلچھٹ تک پی جانا۔

سمن: ا۔ سَمِنَ - سِمَنًا و سَمَانَةً: موٹا اور فربہ ہونا صفت سَامِن و سمین جمع سِمان۔ سَمَنَ - سَمْنًا الطعامَ: کھانے میں گھی ڈالنا۔ سَمَّنَ الطعامَ: کھانے میں گھی ڈالنا۔ ہ: کو موٹا کرنا۔ اس سے ضرب المثل ہے۔ سَمِّن کلبك یأکُلك: اپنے کتے کو موٹا کرو گے تو وہ تمہیں کھالے گا۔ القومَ: کو گھی کا توشہ دینا۔ ___ لہ: کو بہت بخشش دینا۔ أسْمَنَ: موٹا اور فربہ ہونا، بہت گھی والا ہونا، موٹے جانوروں والا ہونا، موٹا جانور خریدنا، موٹے جانور کا مالک ہونا اور اس کو ہبہ کرنا۔ ___ الفرسَ: گھوڑے کو موٹا اور فربہ کرنا۔ ___ الخبزَ: روٹی کو گھی میں تر کرنا۔ الرجلَ: کو گھی کھلانا۔ تَسَمَّنَ: موٹا ہونا۔ استَسْمَنَ: گھی مانگنا۔ ہ: کو موٹا پانا یا سمجھنا۔ اس سے ضرب المثل ہے۔ استَسْمَنْتَ ذا وَرَم: تم نے سوجے کو موٹا سمجھ لیا، یعنی ظاہری حالت سے دھوکا کھا گئے۔ السامِن (فا): بہت گھی والا (باب تامر و لابن سے ہے) السَمْن (مص) جمع أسْمُن و سُمُون و سُمْنان: گھی۔ السَمْنَة: گھی۔ السُمْنَة: موٹا کرنے کی دوا۔ السَمّان: گھی فروش۔ السَمِین: موٹا، فربہ۔ من الکلام: پاکیزہ گفتگو۔ السَمِینَة جمع سِمَان: سمین کا مونث۔ ارضٌ سمینةٌ: وہ زمین جس میں پتھر نہ ہو، صرف مٹی ہی مٹی ہو۔ المُسْمِن: خلقی طور پر موٹا۔ طَعامٌ مَسْمَنَةٌ: موٹا اور فربہ کرنے والا کھانا۔
۲۔ تَسَمَّنَ: شرافت و بھلائی کا دعویٰ کرنا جو اس میں نہ پائی جائے۔
۳۔ السُمْنَة جمع سُمَّان و سُمْنَان: (ح) ایک پرندہ جس کے لذیذ گوشت کی وجہ سے اسے شکار کیا جاتا ہے۔ عوام اسے سُمْنَة کہتے ہیں۔ اس کی جمع سُمَّن اور سَمامِن آتی ہے۔ السُمَانَی جمع سُمَانَیات: واحد سُمَانَاة (ح) بٹیر۔
۴۔ السَمَنْجُونی: آسمانی رنگ کا (فارسی لفظ ہے)۔
۵۔ السَمَنْد و السَمَنْدَل و السَنْدَل: (ح) ایک پرندہ جو ہندوستان میں بکثرت پایا جاتا ہے۔
۶۔ السَمَنْدَر: ایک جانور جو آگ بجھانے والا مادہ خارج

کرتا ہے اور لوگ دعویٰ کرتے ہیں کہ وہ آگ میں نہیں جلتا (یونانی لفظ)

○ سَمِنَ - سِمَنًا و سمانةً : موٹا، فربہ، لحیم شحیم، گپا، جسیم، گول مٹول ہونا یا بن جانا - سَمَّنَ و أَسْمَنَ هُ : کو موٹا، فربہ، گول مٹول کرنا - سِمَن : موٹاپن، فربہی، جسیم، لحیم شحیم، گپا یا گول مٹول ہونا - سِمْنَة : مندرجہ بالا معانی - سَمَانَةُ الرِجل : پنڈلی - مُسَمَّن : موٹا، فربہ -

سمه : ا- سَمَهَ - سُمُوهًا : حیران ہونا - الفرسُ : گھوڑے کا دوڑنے میں تھکان کو نہ جاننا - سَمَّهَ الابلَ : اونٹوں کو بیکار چھوڑ دینا صفت مفعولی - سُمَّهٌ السامه ج سُمَّهٌ : حیران السُمَّهى : کرہ ہوائی، جالا جو آنکھوں کو روشنی میں دھاگوں کی طرح نظر آتا ہے - والسُمَّهُ والسُمَّهى والسُمَّهى والسُمَّيْهاء والسُمَيْهاء : ڈھکوسلے - رجل مُسَمَّهُ العقل : وہ آدمی جس کی عقل جاتی رہی ہو۔

۲- سَمْهَجَ كلامَهُ : بات کرتے ہوئے جھوٹ بولنا - الحبلَ : رسی کو مضبوط بٹنا - الشيءَ : چیز کو بھیجنا - الدراهمَ : کو رواج دینا - اليمينَ : سخت قسم کھانا - السِمْهاج : جھوٹ -

۳- اسْمَهَدَّ السنامُ : کوہان کا موٹا یا بڑا ہونا - السُمْهُد : خشک سخت چیز - والسَمَهْدَد : موٹا جسیم اونٹ، بڑے جسم کا اونٹ -

۴- اسْمَهَرَّ : سخت و مضبوط ہونا، نیزہ کی طرح سیدھا ہونا - الظلامُ : بہت اندھیرا، تاریکی کا تہہ بہ تہہ ہونا - السَمْهَرِيُّ : سخت نیزہ - رمحٌ سَمْهَرِيٌّ و رِماح سَمْهَرِيَّةٌ : سخت نیزہ سخت نیزے - قدٌّ سَمْهَرِيٌّ : معتدل قد -

○ سَمْهَرى : لمبا اور ہٹا کٹا، بہت ہی لمبا، بڑے قد و قامت والا - سمهرى القامة : یہی معنی -

سما : ا- سَمَا - سُمُوًّا : بلند ہونا اونچا ہونا کہتے ہیں - نفسه تسمو الى معالي الأمور : اس کا نفس بلند امور کی طرف مائل ہے - البصرُ : نظر (کا) اٹھنا کہتے ہیں - سموت اليه ببصري وسما اليه بصري : میری نگاہ اسکی طرف اٹھی - ـــه : کو بلند کرنا - اسمى الشيء : چیز کو بلند کرنا - ـــه من بلد الى بلد : کو ایک شہر سے دوسرے شہر لے جانا، پہنچانا - سامَى مُساماةً الرجلَ : کسی سے فخر میں مقابلہ کرنا - فلانٌ لايُسامَى : فلاں سے فخر میں مقابلہ نہیں کیا جا سکتا - تَسَمَّى الى او بالقوم : سے منسوب ہونا - تَسامَى تَسامِيا القوم : ایک دوسرے کے مقابل فخر کرنا - على الخيل : گھوڑوں پر سوار ہونا - اسْتَمَى اسْتِماءً هُ : سے ملنے جانا، کسی میں خیر و بھلائی معلوم کرنا - السامِي جمع سامُون و سُماة م سامِيَة جمع ساميات و سَوامٍ (فا) : بلند اونچا، شان، شوکت والا کہتے ہیں - رددتُ من سامي طرفه : میں نے اسے اس کا نفس گھٹا کر دکھایا - السَما : اچھی شہرت - شاع سُماهُ : اس کی شہرت دور دور تک پھیل گئی - السَمَا جمع سَماوات و سَمٰوات : (لکھنے میں الف حذف کر کے، نہ کہ بولنے میں) و سُمِيّ و سِمِيّ وأَسْمِيَة : آسمان، زمین کو گھیرنے والی وسیع فضا - ہر وہ چیز جو سر کے اوپر ہو، گھر کا چھجا، ہر چیز کی چھت، گھوڑے کی پیٹھ، بارش، بادل، گھاس، نیک روحوں کا مسکن - سماء السماوات (فلک) : فلک اعظم، بلند ترین آسمان - سماء الرؤية (فلک) : فلک بروج - السماوة : گھر کا چھجا - السَمِيّ : بمعنی سامی -

۲- سَمَا - سُمُوًّا الرجلَ زيداً وبزيد : کا نام زید رکھنا - سَمَّى الرجلَ زيداً و بزيد : کا نام زید رکھنا - الشارعُ في العمل : کام کے شروع میں اللہ کا نام لینا - سَمَّيتُ لهم الرجلَ : میں نے انہیں آدمی کا نام بتایا - أَسْمَى الرجلَ زيداً و بزيد : کا نام زید رکھنا - تَسَمَّى : نام پانا - تَسامى تَسامِياً القومُ : ایک دوسرے کو نام لے کر پکارنا - اِسْتَسْمَى اسْتسماءً الرجلَ : کا نام دریافت کرنا - سَماوَةُ كلِّ شيءٍ : ہر چیز کا بعد یا ڈھانچہ - الاِسْم والأُسْم جمع أَسْماء و أَسامٍ و أسامِيّ و أَسْماوات : نام - اسم کا ہمزہ وصلی بسملہ میں کتابت سے ساقط ہو جاتا ہے - نصاریٰ کے ہاں بسملہ : بسم الآب والابن والروح القدس : ہے جبکہ مسلمانوں کے ہاں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہے - اسمُ الجلالة : باری تعالیٰ کا نام - السِمُ والسِم والسُمُ : بمعنی اسم کہتے ہیں - هذا سُمُهُ : یہ اس کا نام ہے (یعنی هذا اسمه کے معنی ہیں)

○ اسم الاشارة : اسم اشارہ اسم التصغير : اسم مصغر - سُغِّر اِسماً : برائے نام اسميٌّ : نام کا، محض نام کا - اسم التاليف و اسم الكتابة : قلمی نام، پین نیم اِسمٌ تجاريٌّ : فرم کا نام - اسم عَلَم : اسم معرف، اسم الجمع : اسم جمع، اسم الجنس الجمعی : اسم جنس، جیسے حَمَام : کبوتر جنس کبوتر - اسم المعنى : خیالی، ذہنی، مجرد نام - اسم العين : اسم محسوس، کسی مادی، شئے کا نام - اسم التفضيل : اسم تفضیل ۲ اسم الفعل : مصدری اسم (Gerund) اسم الفاعل، فاعل کا نام - اسم المفعول : مفعول کا نام - اسم المرة : اسم مرۃ، باسم فلان کے نام پر، کی خاطر، کی طرف سے - بسم الله : اللہ کے نام سے - تُقَدَّمُ الطلبات باسم رئيس الجمعية : درخواستیں سوسائٹی کے صدر کے نام معنون کی جائیں گی - جملةٌ اسمية : وہ جملہ جس میں اسم پہلے مذکور ہو قيمةٌ اسميّةٌ : برائے نام قیمت، لکھی ہوئی قیمت - السُمُومُ البيضاء : سفید نشیات جیسے کوکین، ہیروین وغیرہ - سَمُوم (م) جمع سمائم : گرم ہوا، لو، گرم ریت کا طوفان - مسموم : زہریلا -

۲- مُسِمّ : زہریلا - الاسميَّة : فلاسفہ کا مدرسہ فکر کہ اجناس و انواع کی ذاتی طور پر کوئی حقیقت یا وجود نہیں - (nominalism) سَمِيُّكَ : وہ شخص جس کا نام بھی وہی ہو جو تمہارا ہے، تمہارا ہم نام، تمہارا نظیر - سَمِيّ : ہم نام، نظیر - المُسَمَوِيّ : نام کا، نام سے نسبت - المُسَمَّى (مقع) : نام رکھا ہوا، معلوم و معین کہتے ہیں - هو من مُسَمَّي قومه و من مُسَمَّاتهم : وہ اپنی قوم کا ایک چیدہ شخص ہے -

۳- سما - سُمُوًّا القومُ : لوگوں کا شکار کے لئے جانا - اسْتَمَى اسْتِماءً الصائدُ : شکار کا شکاری جرابیں پہننا، شکار کرنا - السامِي جمع سُماة : شکاری جس نے شکاری جرابیں پہن رکھی ہوں - المِسماة : شکاری کی اونی جرابیں -

سن : ا- سَنَّ - سَنًّا السِكِّينَ : چھری تیز کرنا، چھری کی دھار تیز کرنا کہتے ہیں - هذا مايسنُّك على الطعام : یہ چیز تم میں کھانے کی اشتہار پیدا کرے گی، بھوک لگائے گی - الحمضُ يَسُنّ الابل على الخُلَّة : نمکین و تلخ پودا اونٹوں کو تقویت دیتا ہے جیسے دندانہ چھری کی دھار کو تیز کرتا ہے - الرمحَ : نیزہ میں پھل لگانا - الرجلَ : کو نیزہ مارنا - الطينَ : مٹی سے برتن بنانا - الشيءَ : چیز کی تصویر بنانا - الاميرُ رعيتَه : امیر کا اچھی طرح اپنی رعیت کا انتظام کرنا - سُنّت الارضُ : زمین کی سبزی کا چر لیا جانا - سَنَّنَ السكّينَ : چھری کو تیز کرنا اور صیقل کرنا - الرمحَ : نیزہ میں پھل لگانا - الرمحَ اليه : کی طرف نیزہ سیدھا کرنا - القولَ : بات کو سجانا سنوارنا - أَسَنَّ الرمحَ : نیزہ کو پھل لگانا - السِن جمع أَسنان و أَسِنّة و أُسُنّ : قلم میں تراشنے کی جگہ - گھاس اسی سے ہے - اعطوا السنَّ حظها من السِنّ : دانتوں والے جانوروں کو گھاس میں سے انکا حصہ دو - السِنّة : دو

طرفی کلہاڑی۔ السِنَّۃ جمع سِنَن: چہرہ یا اسکی گولائی۔
السِنَان (ج) اَسِنَّۃ: نیزہ کا پھل۔ چاقو چھری وغیرہ
تیز کرنے کی سان کہتے ہیں۔ سَنَّ سِکّینہ بالسنان:
(اس نے سان پر اپنی چھری تیز کی)۔ السَنِین م
سَنِینۃ: سان پر سے گرا ہوا برادہ، سان پر تیز کیا ہوا
(چاقو چھری وغیرہ) وہ زمین جس کی گھاس چر لی گئی
ہو۔ جمع سَنَائِن: لمبا اونچا ریت کا ٹیلہ۔ المِسَنّ:
سان۔ مَرمَرٌ مَسنُونٌ: نرم صیقل کیا ہوا مرمر۔ رجلٌ
مسنون الوجہ: کتابی چمکیلے چہرے والا، لمبے
چہرے اور اونچی ناک والا۔

۲۔ سَنَّ ۔سَنًّا الابلَ: اونٹ کو تیز ہانکنا۔ ــ الطریقۃَ:
طریقہ اختیار کرنا، راستہ پر چلنا۔ ــ علیھم السُنَّۃَ:
کے لئے طریقہ مقرر کرنا کہتے ہیں۔ سَــنَّ فــلانٌ
طریقاً من الخیر: فلاں نے نیکی کے ایک ایسے معاملہ
کا آغاز کیا جسے اس کی قوم نہیں جانتی تھی۔ تَسَنَّــنَ
بسُنَّتِہ: کے طریقہ پر عمل کرنا۔ فی عدوہ: اپنی راہ
لینا۔ اِسْتَنَّ الطریقُ: راستہ کا واضح ہونا۔ استن
بسُنَّتِہ: کے طریقے پر عمل کرنا۔ استن بسیرۃ فلان:
فلاں کی سیرت کی پیروی کرنا۔ ــ الفرسُ: گھوڑے
کا آگے پیچھے دوڑنا۔ کہتے ہیں۔ استن بہ الھوی
حیث اراد: اس کو اسکی خواہش ہر طرف لے گئی۔ ا
سْتَسَنَّ الطریقۃَ: طریقہ اختیار کرنا، راستہ پر چلنا۔
ــ الطریقُ: راستہ کا آمدورفت والا ہونا۔ ــ بالشی
ء: کے پیچھے چلنا۔ السَنَن: طریقہ۔ استقام فلانٌ
علی سنن واحد: فلاں ایک ہی طریقہ پر جما رہا۔
نیز کہتے ہیں۔ امض علی سَنَنِكَ: تم اپنے طریقے
پر چلتے رہو، اپنی راہ لو۔ مَرَّ السھم فی سننہ: تیر
اپنے راستہ پر گیا، ادھر ادھر نہیں ہوا۔ ــ والسِنَن و
السُنَن والسُنُن من الطریق: کشادہ راستہ، راستہ کا
رخ، بڑا راستہ، بڑی سڑک۔ السُنَّۃ جمع سُنَن:
سیرت، طریقہ، طبیعت، شریعت۔ اھل السُنۃ: وہ
لوگ جو خلافت حضرت ابوبکرؓ (وعمرؓ و عثمانؓ) کے قائل
ہیں جبکہ اھل الشیعہ یا متاولہکا عقیدہ ہے کہ خلافت
کے حقدار حضرت حضرت علیؓ تھے۔ السُنَّۃ التَصْوِیرِیَّۃ
(ف ج): فن تصویر میں ایک متوارث مکتب فکر۔
السَنَۃ: سن کا اسم مرۃ۔ السُنِّیَّۃ: (واحد سُنّی)
مسلمانوں کا ایک بڑا فرقہ۔ سنت کی جانب منسوب۔
مشہور ہے کہ وہ شیعیۃ کا مخالف ہے۔ السَنِینَۃ جمع
سَنَائِن: ایک ہی رخ پر چلنے والی ہوا۔ مُسْتَنُّ
الطریقِ: واضح راستہ۔ طریق مُسْتَنِینّ و
مُسْتَسَنّ: آمدورفت والی سڑک۔

۳۔ سَنَّ ۔سَنًّا الاسنانَ: دانتوں میں مسواک کرنا۔
الرجلَ: کو دانتوں سے کاٹنا کے دانت توڑنا۔ سَنَّنَ
الأسنانَ: دانتوں میں مسواک کرنا۔ اسنَّ الصبی:
بچے کے دانت نکلنا۔ ــ الرجُلُ: آدمی کا بوڑھا ہونا۔
اللّٰہ سِنَّہُ: اللہ تعالی کا کسی کے دانت اگانا۔ اِسْتَنَّ
الرجلُ: خلال کر کے دانتوں کو صاف کرنا۔ اِسْتَسَنَّ:
عمر رسیدہ ہونا۔ السِنّ جمع أَسنان و أَسِنَّۃ و أَسُنّ:
دانت (مونث) درانتی یا کنگھی وغیرہ کا دندانہ، لہسن
کے سر پر کا دانہ، پیٹھ کے منکوں کا کنارہ۔ جمع اُسنان:
عمر (مونث) کہتے ہیں۔ طعَن و طُعِنَ فی سِنِّہ:
بوڑھا ہونا، بہت بوڑھا ہونا کہتے ہیں۔ ھو حدیثُ
السن: وہ نوعمر ہے۔ ھو کبیر السِن: وہ بڑی عمر کا
ہے۔ کَبُرت سِنُّہُ: اس کی عمر زیادہ ہوگئی۔ ھو سِنُّ
فلان: وہ فلاں کا ہم عمر ہے۔ ولہ ابنٌ سِنُّ ابنِكَ و
اولاءٌ اسنانُ بَنِیكَ: اس کا بیٹا تمہارے بیٹے کا ہم عمر
ہے اس کے بچے تمہارے بچوں کے ہم عمر ہیں۔ سِنۃ
سن الثوم: لہسن کی تری۔ السَنُون: منجن۔ سَنِینُ
المرء م سنینۃ: جو اس کے ساتھ پیدا ہوا ہو۔ المُسِنّ
من الدواب جمع مَسَانّ: بوڑھا جانور۔

۴۔ سَنَّ ۔سَنًّا العقدۃَ: گرہ کھولنا۔ الامَر: معاملہ بیان
کرنا۔ آسان کرنا۔ جاری کرنا۔

۵۔ سَنَّ ۔سَنًّا الماءَ والترابَ: آہستہ آہستہ پانی یا مٹی
گرانا، ڈالنا۔ ــ ت العینُ الدمعَ: آنکھ کا آنسو
بہانا۔ اَسَنَّ الماءَ: پانی گرانا، بہانا۔ اِسْتَنَّ الماءُ:
پانی کا گرنا۔ اِسْتَسَنَّتِ العینُ: آنکھ کے آنسو بہنا۔
حَمَاً مَسنُون: بدبودار کیچڑ۔

۶۔ سَنَّ ۔سَنًّا الرجُلَ: کی بہت تعریف کرنا۔

۷۔ اِسْتَنَّ السرابُ: سراب کا چمکنا۔ اِسْتَسَنَّ بسیفہ:
تلوار کو حرکت دینا۔

۸۔ السَنَّۃ: (ح) ریچھ کی مادہ، چیتے کی مادہ (ریچھنی،
چیتنی)

۹۔ سَنسَنَ ت الریحُ: ٹھنڈی ہوا چلنا۔ السِنسِن
(ج) سَنَاسِن: پیاس (ع ا) سینہ کی ہڈیوں کا سرا۔
پیٹھ کے منکوں کا کنارہ کہتے ہیں۔ جاءت الریحُ
سناسِن: ہوا ایک ہی طرح آئی۔ السِنسِنۃ (ع ا):
پیٹھ کے منکوں کا کنارہ۔

سنب: ۱۔ السَنَاب: سخت برائی۔ السِنَاب والسِنَابَۃ:
لمبی پیٹھ اور پیٹ والا۔ السَنِب: بہت دوڑنے والا۔
السَنب والسَنبَۃ والسَنبَتۃ: زمانہ کا ایک حصہ۔
السنوب والسَنَاب والسِنَاب والسَنبُوب:
غضبناک، بہت شریر، چغلخور، جھوٹا۔ السُنُوبِیّ: جدت
پرستانہ۔ السُنُوبِیَّۃ: جدت پرستی۔

○ سَنَّ قانوناً: قانون وضع کرنا، منظور کرنا۔ اِسْتَنَّ سنۃ
محمد: نبی کریم ﷺ کی سنت کی اتباع کرنا۔ سِن
(م) جمع اَسنان و اَسِنَّۃ و اَسُن: داندانہ (کنگھی،
آری وغیرہ کا بھی) (چٹان وغیرہ کی) نوک، کانٹا،
شاخ، (ہاتھی کا) دانت (سانپ کا زہر والا) دانت،
ناب، نوک، نب (قلم کا) عمر (کسی شخص کی) سِنُّ
الرُشد: بلوغت۔ سِنّ الفیل: ہاتھی دانت، عاج۔
تقدمت بہ السن: عمر زیادہ ہو جانا، عمر رسیدہ ہونا۔
سَنَن: رواج، دستور، عادت، قاعدہ۔ اَسَن: زیادہ عمر
کا۔ مِسَنّ جمع مسانات و مَسَان: سان۔ سنگ
فسان۔ grindstone Whet-stone، استرا
لگانے کا پٹہ یا چڑا razor strop۔ مسنون:
سنت کا مقرر کردہ، قانون یا رواج کا منظور کردہ، تیز کیا
ہوا، گاؤدم بنایا ہوا، نوکدار، نوکیلا، متعفن، بدبو دار،
سڑاندوالا، (دلدل) مُسَنَّن: دانے دار، دندانے
پڑے ہوئے نوکیلے کونوں والا، نوکیلا، تیز، تیکھے نقوش
والی (شکل)۔

۲۔ السُنبادَج: سان کا پتھر (فارسی لفظ)

۳۔ السَنبُوسَق و السَنبُوسَك (ط): سموسہ۔

۴۔ السُنبُوق: ڈونگا، چھوٹی کشتی۔ عام لوگ اسے
سُنبُك کہتے ہیں (فارسی)

۵۔ السنبك جمع سَنَابِك: سم، کھر کا کنارہ، ہر چیز کا
شروع، سخت اور بنجر زمین۔ ــ من السیف: تلوار
کے منقش قبضہ کا کنارہ۔ من بیضۃ الحدید: خود کی
چوٹی۔ من المطر: بارش کا شروع کہتے ہیں۔ طلب
الرزق فی سنابك الارض: اس نے روزی کی
تلاش زمین کے اطراف میں کی (فارسی)۔

○ سُنبُك جمع سَنَابِك و سنبوك جمع سَنَابِیك: بجرا،
ہلکی کشتی، کشتی۔ سُنبُك جمع سَنَابِك: سم، کھر کا پنجہ،
کھر، ستاری، ستالی، پنچ، چھیدنے کا آلہ۔

۶۔ سَنبَلَ الزرعُ: کھیتی کا بالیاں نکالنا۔ الرجُلُ
ثوبَہ: کپڑا گھسیٹ کر چلنا۔ السُنبُل واحد
سُنبُلۃ جمع سَنَابِل و سنبلات من الزرع کا لبُرّ
و الشعیر: گیہوں یا جو کی بالی۔ ایک خوشبودار گھاس۔
بال، بالی السنبل الرومیّ: ایک خوشبودار بوٹی، آسمان
کے ایک برج کا نام۔

سنت: ۱۔ اَسْنَتَ القومُ: قوم کا قحط زدہ ہونا، خشک سالی
سے دوچار ہونا۔ سانتواءَ الارضَ: نباتات تلاش
کرنا۔ عام سَنِتٌ: قحط کا سال۔ رجُل سَنِتٌ:
بے خیر آدمی۔ عام سَنِیتٌ و مُسْنِتٌ: قحط کا
سال۔ المُسْنِتَ: وہ محتاج و مسکین جس کے پاس
کچھ نہ ہو۔

۲۔ سَنَّتَ القِدرَ: ہانڈی میں زیرہ ڈالنا۔ السَّنُّوت والسِنَّوت: زیرہ بعض کے نزدیک شہد، پنیر۔

سنج: ۱۔ سَنَجَ ۔ سُنُجًا الثوبَ: کپڑے کو اس کے رنگ کے علاوہ کسی اور رنگ میں رنگنا۔ السِنَاج: چراغ کے دھوئیں کا دیوار وغیرہ پر نشان۔ ــ السَنِیج: چراغ السُنجَة: سفید و سیاہ رنگ۔ ثوبٌ مُسَنَّج: دھاریدار سفید و سیاہ رنگ کا کپڑا سفید و سیاہ دھاریوں والا کپڑا۔

۲۔ سَنجَةُ المِیزَان جمع سَنَجات: باٹ (فارسی)

۳۔ السِنجاب والسُنجَاب (ج) گلہری

۴۔ سِنجَق جمع سَنَاجِق: جھنڈا (فارسی)

سنح: ۱۔ سَنَحَ ۔ سُنحًا و سُنُحًا و سُنُوحًا الامرُ او الرائ: کوئی کام پیش آنا یا کوئی رائے سوجھنا۔ لی الشِعرُ: شعر آسان ہونا۔ (میرے لئے) ــــ بکذا: کو اشارہ سے سمجھانا۔ بہ و علیہ: کو تنگی میں ڈالنا، تکلیف پہنچانا۔ الرجُلَ عن رأیہ: کو اسکی رائے سے پھیر دینا۔

۲۔ سَنَحَ ۔ سُنُوحًا و سانَحَ سِیَاحًا و مُسَانَحةً الطیرُ او الظبیُ: پرندہ یا ہرن کا بائیں جانب سے دائیں جانب گزرنا۔ تَسَنَّحَ من الریح: ہوا کی طرف پیٹھ پھیرنا۔ ــــ واستَسنَحَ ہُ عن کذا: کو کسی بارے میں کھوج کرنے کے لئے کہنا۔ السُنح: برکت السَانِح (فا) جمع سوانح: دائیں طرف سے آنے والا۔ اس کے مقابل بارح ہے جو بائیں جانب سے آئے۔ عرب سانح سے نیک فال اور بارح سے بدشگون لیا کرتے تھے۔ اسی سے ضرب المثل ہے: مَنْ لی بالسانح بعد البارح: میرے لئے منحوس کے بعد مبارک کا کون ضامن ہوگا۔ السنیح جمع سُنُح: بمعنی سانح۔

۳۔ السُنح من الطریق: راستہ کا درمیان۔ السَنِیح جمع سُنُح: موتی، زیور۔

۴۔ السَنحَنح: رات کو نہ سونے والا۔

○ سنت: سنیت Cent سنتمتر جمع سنتمترات: سینٹی میٹر۔ سَنجه جمع سِنَج و سَنَجات: باٹ۔ سِنجَہ جمع سِنج: سنگین (ترکی لفظ ہے)

سِنجابی: خاکستری رنگ کا۔ سِنجاب: خاکستری رنگ کی گلہری، خاکستری رنگ کی گلہری کی پوستین، پشم۔ سُنحًا و سنوحًا لِ: کو خیال آنا (خیال وغیرہ کا) کسی کے دل میں آنا، کو میسر آنا (خصوصاً موقع کا) ل ب: کو کچھ دینا، بہم پہنچانا، مہیا کرنا۔ ہُ عن: کو (اسکی رائے) سے باز رہنے کے لئے کہنا، کو دلیل سے اسکی رائے کا مخالف کرنا۔

سَانِح جمع سَوَانِح: دیکھنے والے کی طرف اپنا دایاں رخ موڑنے والا (پرندہ، گیم) مبارک، مسعود، نیک شگون والا، مناسب، موافق (موقع)۔ سوانح: نیک شگون، مبارک مسعود علامات، خیالات، نظریات۔ سانحة: موقعہ، موقع۔

سنخ: ۱۔ سَنَخَ ۔ سُنُوخًا فی العلم: علم میں پختہ ہونا۔ سَنِخَ ۔ سَنَخًا الفمُ: منہ کا دانتوں سے خالی ہونا۔ تُ أسنانُهُ: کے دانتوں کی جڑوں کا تباہ ہونا۔ السِنخ: جمع أسنَاخ و سُنُوخ: اصل۔ ــ من السِن: دانت اُگنے کی جگہ۔ سِنخُ النصل: پھل کا تیر کے اندر داخل کیا ہوا حصہ۔ ــ الکلمة: کلمہ کا ماخذ۔

۲۔ سَنِخَ ۔ سَنَخًا من الطعام: بہت کھانا۔

۳۔ سَنِخَ ۔ سَنَخًا: بگڑنا، متغیر ہونا، صفت سَنِخٌ م سَنِخَة۔ السَنخَة و السَناخَة: بدبودار ہوا۔

۴۔ سِنخ الحُمیٰ: بخار کا جوش۔ السَنَخ: اونٹ

○ سِنخ جمع أسنَاخ و سُنُوخ: جڑ، اصل۔ سَنخ: (تیل کی) بدبو، پھپھوندی۔ سناخة: (تیل کی) بدبو، پھپھوندی۔ سَنِخ: بدبودار (تیل) پھپھوندی والا۔

سند: ۱۔ سَنَدَ ۔ سُنُودًا و استَنَدَ و تساند الیه: پر اعتماد رکھنا۔ سَنَّدَ الشیءَ: کو سہارا دینا، مضبوط کرنا۔ سَانَدَ مُسَانَدَةً و سِنادًا الرجُلَ: کی مدد کرنا۔ ہُ علی العمل: کو کام کا معاوضہ دینا۔ ــ ہُ الی الشیء: کو کسی چیز کا سہارا دینا، کسی چیز کو اس کا تکیہ یا سہارا بنانا۔ اَسنَدَهُ الی الشیء: چیز کو اس کا سہارا، تکیہ بنانا۔ الحدیثَ الی فلان: بات کو کس کی طرف منسوب کرنا۔ السَنَد جمع أسنَاد: سہارا۔ ــ ج سَنَدات (ت): قرض کی دستاویز۔ نَاقةٌ سِنَادٌ: لمبی ٹانگوں کی اونٹنی۔ طاقت ور، دبلی پتلی۔ الاسناد فی علم العربیة: عربی زبان کے علم میں دو کلموں کے درمیان نسبت تامہ واضع کرنا، مثلاً زیدٌ، قائمٌ: میں خبر کی نسبت مبتداء کی طرف کرنا۔ ــ جمع اسانید عند اهل المناظرة: مناظرہ میں حوالہ دینا۔ السُندان جمع سنادین: آہرن، نہائی (فارسی) عام لوگوں کی زبان میں سِدَّان۔ السِندان: بڑا مضبوط آدمی۔ السِندانة (ح): گدھی۔ المُسنَد من الحدیث جمع مَسَانِد و مَسَانید: جس کی سند اس کے قائل تک پہنچائی جائے۔ المُسنَد و المِسنَد جمع مَسَانِد: جس پر ٹیک لگائی جائے۔ المُسَانِدة فی الحرب (ا ع): یہ ہے کہ مثلاً توپ خانہ پیدل فوج کی مدد کرے۔

المُستَنَد: جس پر اعتماد کیا جائے، بھروسہ کیا جائے۔

المتساندون: کہتے ہیں: خرج القومُ متساندین: لوگ مختلف جھنڈوں کے نیچے نکلے۔

۲۔ سَنَدَ ۔ سُنُودًا فی الجبل: پہاڑ پر چڑھنا۔ ــ للاربعین: چالیس کے پیٹے میں ہونا۔ اَسنَدَ فی الجبل: پہاڑ پر چڑھنا۔ ہُ فی الجبل: کو پہاڑ پر چڑھانا۔ فی العدو: دوڑنے میں کوشش کرنا۔ السَنَد جمع أسنَاد: پہاڑ کا وہ حصہ جو دامن کوہ سے اونچا ہو۔

۳۔ سَنَدَ ۔ سُنُودًا ذَنَبُ الناقة: چلنے میں اونٹنی کی دم کا ادھر ادھر چوتڑوں پر لگنا۔

۴۔ سَنَّدَ: دھاریدار کپڑا پہننا۔ السَنَد: ایک قسم کی دھاریدار چادر۔

۵۔ سَانَدَ مُسَانَدَةً و سِنادًا شِعرَہ رفی شِعرہ: شعر میں مختلف ردیف ہونا۔ السِناد: قافیہ کا ہر عیب جو روی سے پہلے ہو۔

۶۔ السنید: منہ بولا بیٹا۔ المُسنَد: زمانہ، منہ بولا بیٹا، بنو حمیر کا طرز تحریر۔

۷۔ السِندَأو: سبک، جرات والا، پستہ قد، موٹے سر اور پتلے دبلے جسم والا۔ السِندَأوَة و السِندَأو: رومال جو پگڑی کو چکنائی سے محفوظ رکھنے کے لئے پگڑی کے نیچے رکھا جاتا ہے۔

۸۔ سَندَرَ: جلدی کرنا۔ السندرة: (مص) سرعت، ایک قسم کا پیمانہ۔ کہتے ہیں۔ اکیلکُم بالسیف کیلَ السندرہ: میں تمہیں وسیع پیمانے پر بری طرح قتل کروں گا۔ السَندَرِیّ: ایک بڑا پیمانہ، بہت دراز قد، مضبوط کمان، نیلے رنگ کا نیزہ (ح) شیر، تلوار وغیرہ کا پھل، بڑی آنکھوں والا، عمدہ روی۔ والسَندَر والسِندَر: دلیر۔

۹۔ السِندرُوس: ایک قسم کا گوند، ایک معدنی چیز جو کہرباء کے مشابہ ہوتی ہے (یونانی)

۱۰۔ السُندُس: نہایت باریک و نفیس کپڑا (بردکیڈ یا ریشم کا) (فارسی)

۱۱۔ السندل (ح): ایک پرندہ، جراب۔

۱۲۔ السِندیَان واحد سِندیَانة (ن): سدابہار شاہ بلوط (فارسی)

○ أسنَدَ التهمة الی: پر شبہ کا اظہار کرنا۔ سندات خشبیة: لکڑی کی پتلی تختیاں، لکڑی کی آڑیں۔ سندات: دستاویزات، رقم کی رسید، ریکارڈ، سیکیورٹی۔

بانڈ، دستاویز، قرض، پرونوٹ۔ promissorry note سند شحن البضائع : جہاز پر لدنے والے مال کی فہرست Bill of lading رجال السند : اطلاع دینے والے، حکام، ارباب اختیار، مآخذ۔ اسانید : دستاویزی ثبوت، رقم کی رسیدیں، ریکارڈز، دستاویزات۔ استنادا الی : پرمبنی، کی بنیاد پر، کے باعث، کی سند سے، بسند۔ مُستَنِداً الی / علی : پر اعتبار کرتے ہوئے۔ دار المستندات : دفتر خانہ، محافظ خانہ، پبلک ریکارڈ کا دفتر۔ مستندات الشحن : جہاز پر لدنے والے کی فہرستیں۔ bills of lading السند : سندھ پاکستان کے ایک صوبہ کا نام، جس کا دارالحکومت کراچی ہے۔ السندی : سندھی، سندھ کا رہنے والا، سندھی بولی بولنے والا، سندھی زبان کا۔

سنر : سنر ۔ سَنَراً : بدخلق ہونا۔ السُّنَّار (ح) بلا۔ السنور جمع سنانیر (ح) بلا، سردار، دم کی جڑ (ع ا) گردن کا منکا۔ السَّنَوَّر : لوہے کا ہر ایک ہتھیار، زرہ کے مانند چمڑے کا ایک لباس۔

۲۔ سِنَارَة جمع سنانیر : ... کے شکار کا سامان، مچھلی پکڑنے کا آلہ، کانٹا۔ السنسکریتیة : سنسکرت (زبان)

سنط : سَنِطَ ۔ سَنَاطَةً و سَنِطَ ۔ سَنَطاً : بے ریش ہونا یا ہلکی داڑھی والا ہونا۔ سِناط و سُناط و سُنوط جمع سُنُط و أسناط : بے ریش یا ہلکی داڑھی والا۔ السِّنط : ہاتھ کا گٹا، پہنچا۔ سُنط استنبول : (ن) ایک درخت جس کا تنہ ملائم و نرم ہوتا ہے اور پھول گلابی رنگ کے ہوتے ہیں۔

۲۔ السَّنطور و السِّنطِير : ستار کی قسم کا ایک باجا جس کے تار تانبے کے ہوتے ہیں۔

۳۔ سَنطَلَ الرجلُ : سر جھکا کر چلنا۔ السَّنطَلَة : (مص) لمبائی۔ السُّنطالَة : سر جھکا کے آہستہ چال۔ السِّنطِيل : لمبادراز۔ المُسَنطَل (مفع) : بہت سست چلنے والا جسے دیکھ کر یہ گمان ہو کہ اب گرا کہ گرا، بڑے پیٹ والا، بے ڈول۔

سنع : ا۔ سَنَعَ ۔ وسَنُعَ ۔ سَنَاعَةً و سُنُوعاً : خوبصورت نازک بدن ہونا۔ سنیع م سَنِيعَة : خوبصورت نازک بدن۔ أسنَعَ الغلامُ : لڑکے کا دراز قامت وحسین ہونا۔ ـــ الرجلُ : خوبصورت بچوں والا ہونا، ہاتھ کے گٹے میں درد ہونا۔ السِّنع جمع سِنعَة و أسناع : گٹے کے مقام پر چیر، بریدگی، گٹے کا جوڑ۔ السَّنع : خوبصورتی۔ الأسنع م سَنعاء : دراز، لمبا، اونچا۔ کہتے ہیں۔ هذا أسنع من ذاك : یہ اس سے بہتر اور لمبا ہے۔

۲۔ أسنَعَ الشيءَ : کو زیادہ کرنا۔

۳۔ السَّنِيعَة جمع سَنائِع : پہاڑی راستہ۔

۴۔ السُّنعبة (ح) : نیولا، اوپر کے ہونٹ کے اندر کی طرف وسط میں ابھرا ہوا گوشت۔

سنف : ا۔ سَنَفَ ۔ سَنفاً البعيرَ : اونٹ پر تنگ کسنا۔ اسنَفَ الأمرَ : کسی امر کو مضبوط و مستحکم کرنا۔ ـــ البعيرَ : اونٹ پر تنگ کسنا۔ سِناف البعير جمع سُنُف و سُنُف و أسنِفَة : اونٹ کے مونڈھوں پر باندھا جانے والا کپڑا۔ السُّنفتان و السَّنفتان : دو لکڑیاں جن میں کنویں کی چرخی باندھی جاتی ہے۔ السَّنِيف جمع سُنُف و سُنُف و أسنِفَة : اونٹ کے مونڈھوں پر باندھا جانے والا کپڑا، تنگ۔ المِسناف جمع مَسانِيف : وہ اونٹ جو اپنے زین کو آگے پیچھے کرتا رہتا ہو جس کی وجہ سے تنگ کسنا پڑے۔

۲۔ سَنَفَ ۔ سَنَفَاتِ الناقةُ : اونٹنی کا اونٹوں سے آگے نکلنا۔ أسنَفَ البعيرُ : اونٹ کا چلنے میں اپنی گردن کو آگے نکالنا۔ ـــ تِ الناقةُ : اونٹنی کا اونٹوں سے آگے نکلنا۔ ـــ تِ الريحُ : ہوا کا تیز چلنا۔ البرقُ : بجلی کا نزدیک معلوم ہونا۔

۳۔ السَّنف جمع سُنُوف : وہ شاخ جس پر پتے نہ ہوں، بے پتوں کی ٹہنی۔ دانوں سے خالی پھلی۔ پتا۔ السِّنف : گیہوں اور جو میں پیدا ہونے والا تلخ دانہ، جماعت، صنف۔ السِّنفة جمع سِنف وجمع سِنَفَة : پھلی ڈوڈا، مٹر وغیرہ کا چھلکا۔ السَّنِيف جمع سُنُف و أسنِفَة : فرش کی گوٹ۔ المُسنِفَة من السنين : خشک سال ۔ من الاراضي : قحط زدہ زمین۔

سنق : ا۔ سَنِقَ ۔ سَنَقاً : بدہضمی ہونا، بعض اس کو حیوانات کے لئے مخصوص کرتے ہیں اور انسان کے لئے تخم بولا جاتا ہے۔ أسنَقَہُ النعيمُ : آسودہ حالی کا کسی کو آرام طلب بنا دینا۔

۲۔ السُّنقر و السُّنقور (ح) : شکرے سے بڑا ایک شکاری پرندہ۔

سنك : السِّنكسار و السِّنكسار : نصرانی گرجوں میں عوام کے سامنے پڑھے جانے والے صالحین کے سوانح حیات۔

سنم : ا۔ سَنِمَ ۔ سَنَماً البعيرُ : اونٹ کا بڑے کوہان والا ہونا۔ ـــ النبتُ : پودہ کا شگوفہ دار یا بالیوں والا ہونا۔ سَنَّمَ الكلأُ البعيرَ : گھاس کا اونٹ کو موٹے کوہان والا کرنا۔ الاناءَ : برتن بھرنا۔ الشيءَ : کو بلند کرنا اٹھانا۔ ـــ القبرَ : قبر کو کوہان نما بنانا۔ ـــ المِكيال : پیمانہ کو بھر کر دانوں کو چوٹی دار کرنا۔ ـــ أسنَمَ الكلأُ البعيرَ : گھاس کا اونٹ کے کوہان کو موٹا کرنا۔ ـــ الدخانُ : دھوئیں کا اٹھنا۔ ـــ تِ النارُ : آگ کے شعلوں کا بلند ہونا۔ تَسَنَّمَ الناقةَ : اونٹنی کے کوہان پر سوار ہونا۔ ـــ الشيءَ : پر چڑھنا اور سوار ہونا۔ ـــ ہُ الشيبُ : کسی پر بڑھاپے کے آثار بکثرت ظاہر ہونا۔ ـــ فلاناً : کو غفلت میں پکڑ لینا۔ السَّنِم من الابل : بڑے کوہان والا اونٹ۔ ـــ من النبات : زمین سے اٹھا ہوا شگوفہ دار یا بالیوں والا پودا۔ السَّنام (ج) أسنِمَة : کوہان۔ کہتے ہیں۔ فلانٌ سَنامُ قومه : فلاں اپنی قوم کا بڑا آدمی ہے۔ سَنَمَةُ النباتِ : شگوفہ، چوٹی۔ رجلٌ سَنِيمٌ : بلند قد آدمی۔ التسنيم : جنت کے ایک چشمہ کا نام۔ المُسَنَّم من الجمال : وہ اونٹ جس پر سواری نہ کی جائے۔

۲۔ السِّنمار (فك) : چاند، چور، جو رات کو نہ سوتا ہو۔

۳۔ السَّنمُورَة (ح) : ایک قسم کی چھوٹی مچھلی جو نمک لگا کر خشک کی جاتی ہے۔

سنه : ا۔ سَنِهَ ۔ سَنَهاً : بہت سالوں والا ہونا صفت سَنِهٌ۔ سانَہَ الرجلَ : کے ساتھ ایک سال کا معاہدہ کرنا۔ ـــ تِ النخلة : کھجور کے درخت کا سال بسال بار آور ہونا۔ تَسَنَّہَ : بمعنی سَنِہَ ـــ عنده : کے پاس سال بھر ٹھہرنا۔ السنة : باب سنو میں دیکھیں۔ السنهاء من النخل : سال بسال بار آور ہونے والا کھجور کا درخت۔ وہ کھجور کا درخت جو خشک سالی کی زد میں ہو۔ کہتے ہیں۔ سَنَةٌ سَنهاء : وہ سال جس میں نہ پیداوار ہو نہ بارش۔ السُّنَيهَة : سَنَة کی تصغیر۔

۲۔ سَنِهَ ۔ سَنَهاً الطعامُ او الشرابُ : کھانے یا مشروب کا خراب ہو جانا۔ تَسَنَّہَ الخبزُ : بدبودار ہونا۔

سنا : ا۔ سَنَا ۔ سُنُوّاً و سَناوَةً و سَنَوّاً و سِنايَةً السحابُ الأرضَ : بادل کا زمین کو سیراب کرنا۔ ـــ ت السماءُ : آسمان کا برسنا۔ ـــ على الدابة : جانور پر پانی لانا۔ ـــ الدلوَ : ڈول کنویں سے کھینچنا۔ السانی جمع سُناة (فا) : پانی لانے والا۔ السانية : جمع سَوانٍ : رہٹ۔ دولاب (ح) : کنویں سے پانی لانے والی اونٹنی۔ المَسنُوّ و المَسنِيّ من الاراضي : چاہی زمین۔ المُسَنّاة جمع مُسَنَّوات و مُسَنِّيات : سیلاب کو روکنے والا بند کہا جاتا ہے۔ عقلوا مُسَنِّيات لحبس المياه : انہوں نے بارش کے پانی کو روکنے

کے لئے بند بنائے۔

۲-سَنَا - سُنُوًّا و سَنَاوَةً وسُنُوًّا و سِنَايَةً البرقُ: بجلی کا چمکنا۔تِ النـار: آگ کی روشنی کا بلند ہونا۔ تَسَنَّى تَسَنِّيًا الشيءَ: پر چڑھنا۔تِ العُقْدَةُ: گرہ کھلنا۔

۳-سَنَا - سُنُوًّا و سَنَاوَةً وسُنُوًّا وسِنَايَةً الباب: دروازہ کھولنا۔ تَسَنَّى تِ العقدة: گرہ کھلنا۔

۴-سَانَى سِنَاءً و مُسَانَاةً الرجُلَ: کے ساتھ ایک سال کے لئے کام کرنے کا معاہدہ کرنا۔ السَنَة (ج) سُنُون و سِنُون و سَنَوات و سَنَهَات: سال، ۱۲ مہینے۔ تصغیر سُنَيَّة و سُنَيَّة و سُنَيْهَة: نسبت کے لئے۔ سَنَوِي و سَنَهِي: قحط، خشک سالی۔سَنَةٌ سَنْوَاء: سخت سال۔السَنَة الضوئية: روشنی کا سال (فک) فاصلہ جسے روشنی ایک پورے سال میں طے کرے یعنی ۹۴۶۸ بلین میٹر۔ہم سے قریب ترین ستارہ چار روشنی کے سالوں سے زیادہ دور ہے۔

۵-السَنَا (ن): ایک دست آور پھل والا درخت۔

۶-السُنُونُو واحد سنونوة و سُنُونِية (ح): ابابیل۔

سنی: ا-سَنَى - سَنْيًا البابَ: دروازہ کھولنا۔ العقدةَ: گرہ کھولنا۔سَنَّى تَسْنِيَةً الامرَ: کام یا معاملہ آسان کرنا۔سَانَى مُسَانَاةً و سِنَاءً الرجُلَ: کو راضی کرنا، کی مدارات کرنا اور مطالبہ میں اس سے نرمی سے پیش آنا۔تَسَنَّى الامْرُ: معاملہ کا تیار ہونا۔ الرجُلُ: آدمی کا اپنے معاملات میں آسانی ونرمی کرنا۔ ۔الرجُلَ: کو راضی کرنا۔ ۔القفلُ: قفل کا کھلنا۔

۲-سَنِيَ - سَنَاءً: بلند مرتبہ ہونا۔ أَسْنَى اسناءً البرقُ: بجلی کا چمکنا اور کوندنا۔ ۔النارَ: آگ روشن کرنا۔ له الجائزةَ: کو اعلیٰ انعام دینا۔کہتے ہیں جاورتُهُ وأَسْنَى جواري: میں اس کا پڑوسی ہوا تو اس نے حق ہمسائیگی ادا کیا۔السَنَى: بجلی۔السَنَاء (مص): بمعنی سَنَى: روشنی، بلندی۔السَنِيّ م سَنِيَّة: بلند مرتبہ۔السَنَايَا: شریف بلند شان والا آدمی۔کہتے ہیں۔رجُلٌ سَنَايَا: یعنی رفیع الشان مرد (جمع کے صیغے میں مفرد)

۳-أَسْنَى اسناءً القومُ: کسی جگہ ایک سال رہنا۔

۴-تَسَنَّى الشيءُ: متغیر ہونا، خراب ہونا۔

۵-السَنَى: ریشم۔السَنَا (ن): ایک دست آور پھل کا درخت۔السِنَايَة: تمام چیز۔کہتے ہیں۔اخذتُه بسنايته: میں نے وہ ساری کی ساری لے لی۔

مُسَنَّاة جمع مُسَنَّيَات: حفاظتی بند (جیٹی) ڈیم۔

سنودس: کلیسائی مجلس (synod)

سنوی: سالانہ۔سنویا: سال کے سال، فی سال۔

سہب: ا-سَهَبَ - سَهْبًا الشيءَ: چیز لینا۔ أُسْهِبَ: بیماری، محبت یا خوف سے عقل جاتی رہنا اور رنگ بدل جانا۔

۲-أَسْهَبَ الكلامَ و في الكلام: تفصیل سے بات کرنا۔ صفت مُسْهِب و مُسْهَب: موخر الذکر کا استعمال بہت کم ہوتا ہے۔الرجُلُ: بہت داد و دہش کرنا، حرص و لالچ کرنا۔الـفـرسُ: گھوڑے کا فراخ، فراخ قدم رکھنا۔أَسهبوا الدابةَ: جانور کو چرنے کے لئے چھوڑ دینا۔أُسْهِبَتِ البئرُ: کنوئیں کا زیادہ گہرا ہونے کی وجہ سے اس کے پانی تک نہ پہنچ پانا۔صفت: سَهْبَة و مُسْهَبَة اِسْتَهَبَ: بہت بخشش دینا۔السَّهْب (مص) بیابان، وقت (کہتے ہیں مضى سَهْبٌ من الليل: رات کا کچھ حصہ گزر گیا)۔من الخيل: کشادہ قدموں سے تیز دوڑنے والا گھوڑا۔السُهْب والسَهْب من الارض جمع سُهُوب: کشادہ، ہموار زمین، کہتے ہیں۔قطعوا سُهْبًا أو سُهُبًا من الارض: انہوں نے کشادہ، ہموار زمین طے کی۔

أَسْهَبَ عن: کے بارے میں تفصیل سے گفتگو کرنا، شرح وبسط سے گفتگو یا کلام کرنا، کے متعلق تفصیل سے بیان کرنا، پر تفصیل سے روشنی ڈالنا۔باسهاب: تفصیل سے۔مُسْهِب و مُسْهَب: مفصل۔

سہج: ا-سَهَجَ - سَهْجًا تِ الريحُ: ہوا کا لگاتار تیز چلنا۔ت الريحُ الارضَ: ہوا کا زمین کو چھیلنا۔الطيبَ: خوشبو گھسنا، رگڑنا۔الساهج جمع سُهَّج و السَيْهَج والسَهُوج والسَيْهُوج من الارياح: سخت تیز ہوا، آندھی۔المَسْهَج: تند ہوا کی گزرگاہ وہ جگہ جہاں تیز ہوا چلتی ہو۔المِسْهَج: حق و باطل پر گفتگو کرنے والا، فصیح و بلیغ۔السَهْجَة: چیخ پکار۔

۲-سَهَجَ - سَهْجًا القومُ ليلتهم: لوگوں کا رات بھر چلتا رہنا۔

سہد: ا-سَهِدَ - سَهَدًا و تَسَهَّدَ: جاگتے رہنا، کم نیند والا ہونا۔سَهَّدَهُ: کو جگا رکھنا، بیدار رکھنا کہتے ہیں۔سَهَّدَهُ الهمُّ: غم نے اسے جگائے رکھا، سونے نہ دیا۔السُهْد و السُهاد: بے خوابی۔ السُهُد: جاگنے والا، کم نیند والا کہتے ہیں۔رجلٌ سُهُد و عينٌ سُهُد: کم نیند والا آدمی، آنکھ جس میں نیند نہ ہو۔تھوڑی نیند۔السَهْدة: بیداری کہتے ہیں۔ ما رأيت منه سَهْدَةً: میں نے اس میں بھلائی کی طرف توجہ اور رغبت نہیں پائی۔الأَسْهَد: کہتے ہیں۔ هو أسهد منك رأيا: وہ رائے میں تم سے زیادہ ہوشیار اور بیدار مغز ہے۔المُسَهَّد: کم خواب آدمی۔

۲-السَهْوَد: بہت لمبا۔کہتے ہیں۔غلامٌ سَهْوَدٌ: نازک اندام نوجوان لڑکا۔

سُهْد، سُهُد، سُهاد: بے خوابی۔ساهِد: جسے نیند نہ آئی ہو، بیدار۔

سہر: ا-سَهِرَ - سَهَرًا: رات کو نہ سونے والا ہونا، رات بھر جاگتے رہنا۔صفت۔ساهِر و سَهران: کہتے ہیں۔ليلةٌ ساهرة: رت جگے کی رات۔ساهَرَهُ: کے ساتھ جاگنا۔أَسْهَرَهُ: کو جگائے رکھنا۔الساهِرة: چاند، زمین، سطح زمین، کیونکہ نباتات میں اس کا عمل دن رات جاری رہتا ہے۔ہمیشہ بہنے والا چشمہ۔ساهر کا مونث۔الساهُور: بیداری، چاند کا ہالہ، چاند کہتے ہیں۔دخل القمرُ في الساهور: یعنی چاند گہن میں آ گیا۔ساهورُ عين الماء: چشمہ کا منبع۔السُهار: بیداری، بے خوابی کہتے ہیں۔رجُلٌ سُهارُ العين: وہ آدمی جس پر نیند غالب نہ ہو۔السَهّار و السُهَرَة: بہت جاگنے والا۔المِسْهار: جاگنے کی سکت والا۔

۲-سَهِرَ - سَهَرًا السرقُ: بجلی کا رات کو چمکنا۔

۳-الساهور: زیادتی۔الأَسْهَران (ع ا): آنکھ کی دو رگیں، ناک کی دو رگیں۔

سَهِرَ - سَهَرًا: نیند نہ آنا، رات جاگ کر گزارنا۔ سهر الليل: بھی اسی معنی میں آتا ہے۔۔۔ علی: رات کسی نہ کسی کام میں گزارنا، پر پہرہ دینا، کی نگہبانی کرنا، اپنے مفادات وغیرہ کی حفاظت کرنا، نگہبانی کرنا، کی دیکھ بھال کرنا، پر توجہ کرنا۔في حفلة: شام یا رات کی کسی تقریب میں شرکت کرنا۔أَسْهَرَه: کو سونے نہ دینا، جاگتا رکھنا۔طال عنده سهري: میں نے ایک طویل شام اس کے ساتھ گزاری۔سَهْرة جمع سَهَرات: شام، شام کی تقریب، محفل شام کا اجتماع، شام کا شو یا پروگرام۔سهرة ليلية: مندرجہ بالا معنی۔ثياب او لباس السهرة: شام کا لباس۔

سَهْران: بے خواب، [illegible]بان، چوکنا، چوکس۔

سَهّار: عادتاً [illegible] وقت بیدار رہنے والا اور گھر سے باہر رہنے والا۔مَسْهَر جمع مَسَاهِر: نائٹ کلب night club حفلةٌ ساهرةٌ: شام کی پارٹی، شام کی تقریب، شو یا پروگرام، محفل شب، رات کی محفل۔

سہف: ا-سَهَفَ - سَهْفًا القتيلُ: مقتول کا حالت نزع میں بے قرار ہونا۔سَهِفَ - سَهَفًا: ہلاک ہونا۔ الساهِف (فا): ہلاک ہونے والا۔

۲-سَهِفَ - سَهَفًا: سخت پیاسا ہونا کو بہت پیاس لگنا۔

السَّاهِف جسے حالت نزع میں سخت پیاس لگے۔ السُّهاف وہ بیماری جس میں سیرابی نہیں ہوتی۔ طعامٌ مَسْهَفَةٌ بہت پانی پلانے والا کھانا۔ رجلٌ مَسْهُوفٌ بہت پانی پینے والا آدمی جس کو سیری نہ ہوتی ہو۔

۳۔ اِسْتَهَفَ هُ: کو خفیف سمجھنا۔

۴۔ سَاهِفُ الوجه متغیر چہرے والا۔ السَّهَف: مچھلی کے چھلکے۔

○ سَهِفَ - سَهَفًا بہت پیاسا ہونا۔ سُهَاف سخت پیاس۔

سہق: السَّهْوَق بڑا جھوٹا۔ دراز، ٹانگوں والا، درخت کا تنہ جسے خوب سیراب کیا جاتا ہو۔ السَّهْوَق: کشادہ قدم والا۔

سہک ا۔ سَهَكَ - سَهْكًا تِ الریحُ ہوا کا بہت تیز چلنا۔ ـتِ الریحُ الترابَ عن وجه الارض ہوا کا زمین کی سطح سے مٹی اڑانا۔ ــ الشیءَ: کو گھسنا، رگڑنا۔ وَ سُهُوكًا تِ الدابةُ: جانور کا ہلکی چال چلنا۔ ریحٌ سَاهِكَةٌ جمع سَوَاهِك و ساهِكات: سخت آندھی۔ السَّهَّاك بہت تیز گفتار والا۔ ریحٌ سَهُوكٌ و سَيْهُوكٌ و مَسْهَكَةٌ تند و تیز ہوا۔ السَّيْهَك ہوا کا اڑایا ہوا غبار۔ ریحٌ سَيْهَكٌ بہت تند ہوا۔ المِسْهَك بہت تیز گفتار والا، طرار۔ من الخیل: تیز رو گھوڑا۔ المَسْهَك و المَسْهَكَة سخت تیز ہوا کی گزرگاہ۔

۲۔ سَهِكَ - سَهَكًا بدبودار ہونا۔ صفت سَهِك: کہتے ہیں۔ یدی سَهِكَةٌ من السمك میرا ہاتھ مچھلی سے بدبودار ہے۔ السَّهَك: لوہے کا زنگ۔ والسُّهكة والسَّهُوكة پسینہ یا سڑے ہوئے گوشت یا مچھلی کی بدبو۔

سہل: ا۔ سَهُلَ - سُهُولَةً المکانُ جگہ کا نرم ہونا۔ سُهُولةً و سَهَالَةً الامرُ: کام کا آسان ہونا۔ صفت: سَهْلٌ و سَهِلٌ۔ سَهَّلَ الامرَ لهُ و علیه: کام کو کسی کے لئے آسان کرنا۔ ــ الموضعَ جگہ کو نرم بنانا۔ سَاهَلَ مُسَاهَلَةً هُ: سے نرمی اور سہولت کا برتاؤ کرنا۔ اَسْهَلَ: پہاڑ سے میدان میں اترنا۔ ــ هُ الدواءُ: دوا کا پیٹ کو نرم کرنا۔ ــ الرجلُ: لوگوں کے ساتھ نرمی کرنا، دست والا ہونا۔ ــ الامرَ: کام کو آسان پانا۔ تَسَهَّلَ الامرُ: کام وغیرہ کا آسان ہونا۔ کہتے ہیں: مَا تَسَهَّلَ لی اَن اَفعَلَهُ: میرے لئے یہ کرنا آسان نہیں۔ تَسَاهَلَ الرجلان: ایک دوسرے کے ساتھ نرمی کا برتاؤ کرنا۔ ــ الامرَ علیه: کام کا کسی پر آسان ہونا۔ اِسْتَهَلَ المکانُ: کسی جگہ کو نرم سمجھ کر اقامت کرنا۔ استسهل هُ: کو آسان سمجھنا۔ السَّهْل جمع سُهُول و سُهُولة: نرم ہموار زمین، نسبت کے لئے سُهْلِی: جیسے بعیر سُهْلِی: نرم زمین میں چرنے والا اونٹ۔ ارضٌ سَهْلٌ: نرم ہموار زمین۔ سَهْلُ الوجه: رخساروں پر کم گوشت والا۔ سهلُ الخلق: نرم خو نرم طبیعت والا کہتے ہیں۔ أَهْلاً و سَهْلاً: (استقبال کرتے ہوئے کہتے ہیں) تم اپنوں ہی میں آئے نہ کہ غیروں میں تم نے نرم زمین پر قدم رکھا نہ کہ سخت زمین پر۔ السِّهْل: ریت کی طرح کی مٹی جس کو پانی بہالاتا ہے۔ السِّهْلَة: بمعنی السِّهْل، اِسہال دست۔ الاسْهَال: دست، دست آنا۔ السَّهُول: دست آور دواء۔

۲۔ سُهَيْل (فلک) ایک روشن ستارہ جو گرمی کے آخر میں طلوع ہوتا ہے مشہور ہے کہ اسکی خاصیت سے گبریلے مرجاتے ہیں اور یمن میں عمدہ چمڑا تیار ہوتا ہے۔

○ لایسهل ان: مشکل سے، بمشکل۔ سهل الاستعمال: استعمال میں آسان۔ سهل الهضم: آسانی سے ہضم ہونے والا، ہلکا (کھانا وغیرہ) عُمْلَةَ سهلة: سافٹ کرنسی۔ کان من السهل علیه: کے لئے آسان ہونا۔

سہول: (صفت و اسم) جُلاب مُسهل قبض کشا، ملین، قبض کشا دوا، دست آور دوا۔ بسهولة: آسانی سے۔ تساهل: شفقت، کرم، نرمی شرافت، نرمی، بردباری، برداشت، صبر، نرم مزاجی، بے پروائی، غفلت، بے پروائی۔ مُسْهِل دست آور۔ جمع مُسْهِلات: قبض کشا دوا۔ دست آور دوا۔ مُسْهَل: جس کو دست لگے ہوں۔

سہم: ا۔ سَهَمَ - وَسَهُمَ - سُهُومَةً و سُهُومًا: دبلے پن سے رنگ متغیر ہونا۔ وجهُهُ: تیوری چڑھانا۔ السَّاهِمَة من النوق جمع سَوَاهِم: دبلی اونٹنی۔ السُّهام: لاغری کے ساتھ رنگ کی تبدیلی۔ ــ والسَّهَام: اونٹوں کی بیماری۔ رجلٌ مُبْهَمُ الجسم: محبت میں لاغر ہونے والے جسم والا۔ المُسْهَم والمَسْهُوم من الابل: بیمار اونٹ۔

۲۔ سَهَمَ - سُهُومَةً و سُهُومًا هُ: پر قرعہ اندازی میں غلب آنا۔ سَاهَمَ هُ: کے ساتھ قرعہ اندازی کرنا۔ فی الامر: میں شرکت کرنا، حصہ لینا۔ أَسْهَمَ بین القوم: کے درمیان قرعہ ڈالنا۔ ــ لهُ فی کذا: میں کسی کا حصہ رکھنا۔ تَسَاهَمَ القومُ: آپس میں قرعہ اندازی کرنا۔ القومُ الشیءَ: کو آپس میں بانٹ لینا۔ اِسْتَهَمَ القومُ: آپس میں قرعہ اندازی کرنا۔ السَّهْمُ جمع سِهَام: جوئے کا تیر، جس سے قرعہ ڈالتے ہیں۔ تیر۔ جمع أَسْهُم و سُهْمَة و سُهْمَان: حصہ۔ (اصابه فی القسمة سُهْمَان: تقسیم میں اسے دو حصے ملے)۔ چھ ہاتھوں کے پھیلاؤ کی مقدار۔ سَهْمُ الرامی (فلک): ایک ستارہ۔ السُّهْمَة: قرابت، تقسیم۔ حصہ۔ السَّهِیم: حصہ دار، شریک۔ المُسْهَم: لاغر، متغیر رنگ والا، دوغلا گھوڑا۔ المُسَهَّمَة من الثیاب: دھاریدار کپڑا۔

۳۔ سُهِمَ: لو لگنا۔ السُّهَام: لو کی گرمی، گرمی کی شدت۔ السَّهْمُ: سورج کی کرنیں، سخت گرمی۔

۴۔ اَسْهَمَ فی الکلام: لمبی گفتگو کرنا۔ صفت مُسْهِم و مُسْهَم۔ المُسْهَم: مفصل

۵۔ السُّهُم: عقلاء، حکماء، دانشمند لوگ، دانا لوگ۔ السَّهَام: ترمرے یعنی لکڑی کے جال کی طرح موسم گرما میں فضا میں نظر آنے والی چیز۔

○ سَهُمَ - سُهُومًا: سنجیدہ نظر آنا، سنجیدگی کا مظہر ہونا۔ ساهم هُ: کیساتھ قرعہ ڈالنا۔ قرعہ نکالنا۔ ــ فی: میں شریک ہونا حصہ لینا، میں شرکت کرنا، میں حصہ دار ہونا۔ أسهم له فی: کو کسی چیز میں حصہ دینا، کو کسی چیز میں حصہ دار بنانا۔ سَهْم جمع سِهَام و أَسْهُم و سُهُوم: تیر، چھوٹی برچھی جمع أَسْهُم: حصہ۔ سهم ناری: راکٹ۔ أَسْهُمُ التاسیس: بانیوں کے حصے، اصلی حصے۔ أسهم القرض: بونڈ، گورنمنٹ لونڈ۔ حَمَلَةُ الأسهم: شراکت دار، سٹاک ہولڈرز Stock holders۔ نفذ السهم: قطعی فیصلہ کرلیا، جو ہونا ہو ہو۔ ضرب بسهم مصیب فی: میں عملی حصہ لینا، میں عملی طور پر حصہ لینا۔ سُهُوم: سنجیدگی، سنگینی، غم، الم، غمناکی، غم انگیزی، دردناکی۔ اسهمی: حصہ یا سٹاک کا، حصہ یا سٹاک سے متعلق۔ مساهمة فی: میں حصہ لینا، شرکت کرنا، حصہ دار ہونا۔ شرکةُ المساهمة: جائنٹ سٹاک کمپنی، کارپوریشن۔ ساهِم: سنجیدہ رو، سنجیدہ وضع قطع والا، سنجیدہ چال ڈھال والا۔ مُسَاهِم: حصہ دار، شراکت دار، سٹاک ہولڈر (Stock holder)

سہا: ا۔ سَهَا - سَهْوًا و سُهُوًّا فی الامر و عن الامر: سے غافل ہونا، کو بھول جانا، دل کا دوسری طرف پھرنا۔ صفت۔ ساهٍ و سَهْوَان۔ ــ الیه: کی طرف نیچی نگاہ سے دیکھنا۔ کہتے ہیں۔ مال لا یُسْهَی و لا یُنْهَی: خال اتنا زیادہ ہے کہ شمار و قطار میں ہی نہیں آتا۔ سَهُوَ - سَهَاوَةً الفرسُ: گھوڑے کا جلد رام ہو جانا۔

صفت: سَهُوٌّ۔ سَاهَى الرجُلَ فى المعاشرة: کے ساتھ نرمی کرنا اور خوش خلقی سے برتاؤ کرنا۔ ۔۔ هُ: کو غافل کرنا، سے استہزاء کرنا۔ السَّهو جمع سِهَاء: (مص) سکون، نرمی کہتے ہیں۔ اِفعَلهُ سَهْوًا رَهْوًا: اس کو کسی تقاضے کے بغیر خود بخود آسانی سے کرو۔ حملٌ سَهْوٌ: سدھایا ہوا، مطیع اونٹ۔ ماءٌ سَهْوٌ: صاف مقطر پانی۔ امرٌ سَهْوٌ: آسان کام۔ ریحٌ سَهْوٌ: نرم ہوا۔ السُّهَى و السُّهَا (فلك): بنات نعش میں ایک چھوٹا ستارہ۔ اس کے ذریعے لوگ اپنی آنکھوں کا امتحان لیتے ہیں جب کسی سے کوئی سوال کیا جائے اور وہ اس کا بے تکا جواب دے تو کہتے ہیں۔ اُريها السُّهى و تريني القمر: سوال گندم جواب چنا۔ السَّهوة: مونث السَّهو، سَهَا کا اسم مرۃ۔ جمع سِهَاء: نرم کمان۔ الساهی (فا) کہتے ہیں۔ بعيرٌ ساوٍ راوٍ: ہلکی نرم رفتار کا اونٹ۔ جمع جمالٌ سَوَاوٍ رواوٍ وہ شخص جسے حماقت یا انتظار خیالی سے نیند آجائے۔ (عام لوگوں کی زبان میں)

٢۔ سَهّى هُ: فرائی پان میں گرم کر کے خشک کرنا۔

٣۔ أسهَى الرجُلُ: سهوة بنانا: (دیکھو سهوة)

السَّهوة جمع سِهَاء: الماری اور طاقچہ جیسی چیز جس میں کوئی چیز رکھی جائے۔ کھڑکی۔ صحن کے سامنے کا پردہ، روشندان، پانی کے سامنے کا خیمہ، پالکی۔

٤۔ السِّهو السَّهواء: رات کا ایک حصہ۔ السَّهوة جمع سِهاء: پتھر کی چٹان۔ الأساهي: الوان، رنگ (جمع) اس کا مفرد نہیں ہوتا۔

٥۔ سَهوَكَ هُ: کو بچھاڑنا، ہلاک کرنا۔ تَسَهوَكَ: بچھڑنا، ہلاک ہونا، واپس ہونا، آہستہ چلنا۔

○ سَهَا۔ سَهْوًا و سُهُوًّا: کا متوجہ نہ ہونا، کا دماغ حاضر نہ ہونا، کے خیالات کا منتشر ہونا۔ ۔ عن: کو نظر انداز کرنا، سے غفلت کرنا، کو بھول جانا، چھوڑ دینا، سے چشم پوشی کرنا۔ سُهِىَ علیه: کسی خیال میں غرق ہونا، کھویا ہوا ہونا۔ سَهْو: عدم توجہ، بے توجہی، نادانستگی، پراگندہ دماغی، خیالات میں کھویا ہوا ہونا، گم ہونا، مستغرق اور غافل ہونا۔ سَهوًا: بے توجہی سے، غفلت سے، غلطی سے، نادانستہ، بے پروائی سے۔

سَهوة: ایک قسم کا طاق، محراب۔ سَاهِيًا لَاهِيًا: تفکرات سے آزاد ہو کر اپنا دل بہلاتے ہوئے مکمل طور پر آرام سے۔

ساء: ١۔ سَاءَ۔ سَوءًا و سُوءًا و سَوَاءَةً و سَوَايَةً و سَوَائِيَةً و مَسَاءً و مَسَاءَةً و مَسَايَةً و مَسَائِيَةً و مَسَائِيَّةَ الامرُ فلانًا: کسی بات کا فلاں کو غمگین کرنا اور اس کے ساتھ وہ کرنا جو اسے برا لگے۔ ۔ به ظنًّا: پر بدگمانی کرنا۔ ۔ الشیءُ: قبیح ہونا، برا ہونا۔ سَاءَتْ سِيرَتُهُ: اس کا رویہ بگڑ گیا۔ سَوَّأ تَسوِيَةً و تَسوِئَةً: کو خراب کرنا۔ ۔ علیه عملَهُ: کے کام پر اس کو ملامت کرنا، سرزنش کرنا۔ اَسَاءَ اِسَاءَةً الشیءَ: کو بگاڑنا، خراب کرنا۔ ۔ الیه: کے ساتھ برائی کرنا۔ ۔ به الظنَّ: پر بدگمانی کرنا۔ اِستَاءَ: ناگوار طور پر متاثر ہونا، کو برا لگنا، ناگوار گزرنا، دل کو دکھ پہنچنا۔ برہم ہونا، پریشان ہونا، غصہ ہونا، ناخوش ہونا۔ عن (من سے، پر، کے متعلق وغیرہ) السُّوء: فساد، بگاڑ، خرابی، برائی۔ رَجُلُ سَوءٍ و رجلُ السَّوءِ: برا آدمی، بدکار آدمی۔ السُّوء جمع أَسْوَاء: ساءہ کا اسم۔ آفت، شر و فساد۔ ما أنكرُكَ من سُوءٍ: میرے تمہیں پہچاننے سے انکار کی وجہ تمہارے متعلق عدم واقفیت کی وجہ سے تھی نہ کہ تم میں کوئی برائی دیکھنے کی وجہ سے۔ السَّوءَة جمع سَوءَات: بے حیائی، بری خصلت، شرمگاہ۔ السَّوءَاء: بری خصلت، بری عادت، بدشکل عورت۔ السَّيُّ: برا، قبیح کہتے ہیں۔ هو سَيِّئُ الظنِّ: وہ لوگوں کے بارے میں اچھی رائے نہیں رکھتا۔ السَّيِّئة جمع سَيِّئات: سَيِّئ کا مونث۔ برائی۔ بدی، خطاکاری۔ الأسوَأ م سُوأى: اسم تفضیل، سب سے برا بدشکل قبیح۔ المَسَاءَة جمع مَسَاوِئ: برا کام یا بری بات۔ المَساوی: عیوب و نقائص۔

٢۔ السُّوء: آگ، آنکھ کی کمزوری۔ السُّوأى: جہنم کی آگ۔

○ سَاءَ به ظنًّا: کے متعلق بدگمان ہونا، کے متعلق بری رائے رکھنا۔ سَاءَ طالِعُه: وہ ایک برے ستارے کے نیچے آگیا، وہ بدقسمت تھا۔ يسوءنی: مجھے افسوس ہے۔ اساء استعمالَهُ: کو غلط استعمال کرنا۔ اساءَ معاملته: سے برا سلوک کرنا۔ اساء الفهمَ: غلط فہمی کرنا، غلط سمجھنا۔ سُوءُ البخت: بدقسمتی۔ سُوءُ الحَظِّ: بدقسمتی، بدنصیبی۔ لسوءِ الحظ: بدقسمتی سے۔ سوءُ الخُلُق: بدخلقی۔ سوء الحال: برے حالات۔ سوء الحالة: بری صورت حال، ناگوار صورت حال، خطرناک صورت۔ سوء الادارة: نظم و نسق کی خرابی۔ بدانتظامی۔ سوء السلوك: بدسلوکی۔ سوء الظن: بدگمانی۔ سوء العلاقات: برے تعلقات۔ سوء المعاملة: بدسلوکی۔ سوء الاستعمال: غلط استعمال۔ سوء الفهم: غلط فہمی۔ سوء التفاهم: باہمی غلط فہمی، بے تکی، ناموافقت۔ سوء القصد و سوء النية: بدنیتی۔ سوء الهضم: بدہضمی۔ سوءةً لك: تمہیں شرم آنی چاہئے۔ سيئ الحظ: بدقسمت۔ سَيِّئ الخلق: بدخلق۔ سيئ التربية: بری تربیت والا۔ سيئ السُّمعَة: بدنام۔ سيئ الطبع: بدمزاج، بداطوار، بری طبیعت والا۔ سيئ الطالع: بدقسمت۔ من سيّئ إلى أسوأ: بد سے بدتر۔ اساءة الظن: بدگمانی۔ إساءَةُ المعاملة: بدسلوکی۔

ساج: ١۔ سَاجَ۔ سَوجًا و سُواجًا و سَوَجَانًا: آہستہ آنا جانا۔

٢۔ سَوَّجَ و سَيَّجَ الكَرْمَ و نحوه او على الكرم: انگور وغیرہ کی بیل پر باڑ لگانا۔ السِّياج جمع سِيَاجات و أَسْوِجة و سُوج: دیوار، باڑ (انگور وغیرہ کی بیل کی)

۔ السَّاج: ساکھو کا درخت۔ کشادہ، گول چادر۔ کساءٌ مُسَوَّج: گول چادر۔

○ ساج جمع سيجان: ساگوان، ہندوستانی شاہ بلوط۔ ۔ سياج جمع سياجات و أسوِجَه و أسياج: باڑ، جنگلا، احاطہ (مجازًا) فصیل، شہر پناہ۔

ساح: الساحة جمع ساح و سُوح و سَاحَات: گوشہ، کنارہ، گھروں کے بیچ کا چوک۔

○ الساحة: صحن، آنگن، انگنائی، چوک، کھلی جگہ، اکھاڑہ، دنگل، میدان۔ ساحة الحرب: میدان جنگ۔ ساحات المحاكم: عدالتیں۔ ساحة القتال: میدان جنگ، جنگی علاقہ۔ ساحة القضاء: عدالت، خصوصی عدالت، مرکز مباحثہ۔ ساحة الالعاب: کھیلوں کا میدان۔

بَرَّأَ ساحتَهُ: کو بری کرنا۔ سَاحَ۔ سَوحًا: سفر کرنا، ادھر ادھر گھومنا، مٹرگشت کرنا، سیاحت کرنا۔ سَوَّاح جمع سَوَّاحون: مسافر، سیاح۔ سائح جمع سائحون و سُيَّاح سُوَّاح: مسافر، سیاح۔

ساخ: ١۔ سَاخَ۔ سَوخًا في الطين: کیچڑ میں دھنس جانا۔ ۔ الشیءُ فی لماء: پانی میں بیٹھ جانا۔ ۔ سُوُوخًا و سُوُوخًا و سَوَخَانًا بهم الارضُ: زمین کا کسی کو اپنے اندر نگل لینا۔ تَسَوَّخَ في الطين: کیچڑ میں دھنس جانا۔ السُّواخ و السُّوَّاخ و السَّوَّاخى و السَّواخِيَة: بہت کیچڑ، دلدل، کہتے ہیں۔ مُطِروا حتى صارت الارض سُوَّاخى: اتنی بارش ہوئی کہ زمین کیچڑ بن گئی۔ کہتے ہیں۔ بطحاءُ سُوَّاخى: دلدلی نشیبی زمین۔

٢۔ السُّوخية (عند العامة): خشک ٹہنی۔

○ ساخ في الارض: پاؤں کا زمین میں دھنس جانا۔

ساخت روحُہٗ:بیہوش ہونا، غش کھا جانا۔

ساد: ا۔ سَادَ - سِیادَۃً وَ سُودَدًا و سُؤْدداً وسَیْدُودَۃً و سُودًا:شریف ہونا، بزرگ ہونا۔ ـــ قومَہٗ: قوم کا سردار ہونا۔ ہٗ:شان و شرف میں کسی پر غالب آنا، صفت سَائِد جمع سَادۃ جمع سادات۔ سَوَّدَ:دلیر ہونا۔-- ہٗ:کو سردار بنانا۔ ـــ الرجلُ:کا سرداروں کو قتل کرنا۔ سَاوَدَہٗ:کیساتھ مکروفریب کرنا، ـسے سرداری یا بزرگی میں غالب آنا۔ أَسَادَ اسادۃً و أسْوَدَ اسْوادَاتِ المرأۃُ:عورت کا سردار کو جننا۔ اِسْتَادَ القومَ:قوم کے سردار کو قتل یا گرفتار کرنا۔ فی بنی فلان:قوم کے سردار کی لڑکی سے نسبت چاہنا۔ السَّائِد جمع سادۃ و جمع سادات (فا) السُّود:(مص) سرداری۔ السُّودَد والسُّؤْدُد:بلندقدر سرداری، منصب کی عظمت۔ السِّیادۃ: (مص) لقب شرفی جیسے سیادتکم، سیادۃ المطران، سیادۃ الرئیس: (محترم، صاحب امتیاز اسقف اعظم اور فضیلت ماب جناب صدر) السیّد جمع اسیاد و سادۃ و سَیائِد: سردار تخفیف کر کے سَیْد بھی بولتے ہیں۔ عام لوگ اس میں ع کلمہ کو زیر دیتے ہیں۔ نصاری کے ہاں۔ حضرت مسیح کا لقب ہے اور مسلمانوں میں ان لوگوں کا جو نبوت کے خاندان سے تعلق رکھتے ہوں۔ السَّیّدان: حضرت علی کے بیٹے حسن اور حسینؓ۔ السَّیّدۃ: حضرت مریم کا لقب۔ عام لوگ سَیِّدَتِی کے بجائے سِتّی کہتے ہیں۔ الأسود من القوم: قوم کا بزرگ۔ کہتے ہیں۔ ھو اسود من فلانٍ: وہ اس سے زیادہ بزرگ ہے اسکی تصغیر أُسَیْوِد و أُسَیِّد ہے۔

۲۔ سَوِدَ - سَوَدًا: کالا ہو جانا، سیاہ ہونا۔ ـــ الشیءَ: کو کالا کر دینا، سیاہ کر دینا۔ سَاوَدَہٗ:کو رات کی تاریکی میں ملنا۔ پر سرداری یا سیاہی میں غالب آنا۔ أَسَادَ اِسَادَۃً تِ المرأۃُ:عورت کا کالے رنگ کا بچہ جننا۔ أَسْوَدَ اسْوَادَاتِ المرأۃُ: سیاہ رنگ کا بیٹا جننا۔ تَسَوَّدَ: کالا ہونا۔ اسْوَدَّ اِسْوِدَاداً: کالا ہونا، سیاہ ہونا۔ اسْوَادَّ اسْوِیدَاداً:سیاہ ہونا۔ السَّود ج اسواد: اس کے ایک ٹکڑے کو سَوْدَۃ کہتے ہیں: سیاہ پتھروں والا ہموار میدان۔ السَّوْدَۃ: نخلستان۔ السَّواد جمع أَسْوِدۃ و جمع أَساوِد:سیاہی، وجود۔ بہت مال، بڑی تعداد۔ عند الکتاب والطباعین: مسودۃ۔ سَوادُ اللیل:پوری رات۔ سَوادُ البلدۃ: شہر کے ارد گرد کی بستیاں اسی سے ہے۔ سَوادُ العراق:بصرہ اور کوفہ کے مابین اور ان کے گرد کے دیہات۔ سَواد الناس:عام لوگ۔ سواد العسکر: فوج کا اسلحہ، مشینیں اور اوزار۔ سَوادُ العین:آنکھ کا سیاہ حصہ۔ سواد القلب:دل کا درمیان، دل کا سیاہ نقطہ۔ السُّوَاد: (طب) دانتوں کی بیماری۔ السَّوَادِیَّۃ و السُّوَادِنِیَّۃ: (ح) ایک قسم کی چڑیا۔ الأَسْوَد جمع سُود و سُودان م سَوْدَاء: کالا سیاہ (ح)۔ بڑا کالا سانپ اس کو حنش بھی کہتے ہیں۔ مِن العین: آنکھ کی پتلی۔ کہتے ہیں۔ فلانٌ أَسْوَدُ الکبد:فلاں دشمن ہے جمع سُودُ الاکباد السھم الأسود:مبارک تیر جس سے برکت حاصل کی جائے۔ الأَسْوَدَان: کھجور اور پانی۔ (ح) سانپ اور بچھو۔ الحَبَّۃُ السَّوْدَاء:کلونجی۔ السَّوْدَاء والسُّوَیْدَاء: مالیخولیا کی بیماری، چار اخلاط میں سے ایک خلط۔ سَوْدَاءُ و سُوَیْدَاءُ القلب:دل کا سیاہ نقطہ۔ السُّودان:واحد سُودَانِی: (جمع أسودکی) حبشی لوگ۔ المُسَوَّدَۃ:غیر صاف شدہ پہلی تحریر۔ اگر اصل پر نظر ثانی کر لی گئی ہو تو وہ مُبَیَّضَۃ:کہلاتا ہے۔ کالی شیشی۔ (عام زبان میں) والمُسَوَّدَۃ من الایام: مصیبتوں اور آلام کے دن۔

۳۔ سَادَ - سِیادَۃً و سُودَدًا و سُؤْدُدًا و سَیْدُودَۃً و سُودًا الرجلَ: سے راز کی بات کہنا۔ سَاوَدَہٗ: سے پوشیدہ بات کرنا۔ تَسَوَّدَ:شادی کرنا۔ السِّواد: سَاوَدَہٗ بمعنی کسی سے راز کی بات کرنا کا اسم۔ پوشیدہ گفتگو۔ السَّواد جمع أَسْوِدۃ جج أَسَاوِد:وجود، سایہ، آپ کہتے ہیں۔ رأیتُ سَوَاداً: یعنی میں نے ایک وجود دیکھا، ایک سایہ دیکھا۔

۴۔ سَادَ - سُوَادًا المرجلُ: زردی مائل پانی پینا۔ السُّواد: (طب) پیلا پن۔ ماءٌ مَسْوَدَۃ:پانی جو پیلا ہو گیا ہو۔ المَسْؤُود:رنگ پیلا پڑنے کی بیماری میں مبتلا۔

۵۔ سَاوَدَ الأَسَدَ:شیر کو رگیدنا۔ کھدیڑنا۔ السِّید ج سِیدان (ح) بھیڑیا، شیر۔ السِّیدۃ (ح) بھیڑیے کی مادہ۔ السِّیدانۃ (ج) بھیڑیا۔

۶۔ السَّوْذَق والسَّوْذَانِق و السَّوْذَنِیق (ح) شکرا، شاہین۔ (فارسی)

◯ سَادَ - سِیادۃ و سُودُداً و سُؤْدَداً ہٗ/ ہ: کا آقا، سربراہ، سردار، حاکم، فرمانبروا، ماہر بننا یا بن جانا، پر حکومت کرنا۔ کا حاکم ہونا۔ ـــ علی:میں کا رواج ہونا۔ عام ہونا (جیسے خیال کا) پر طاری ہونا (جیسے خاموشی کا) پر تسلط رکھنا، پر تفوق ہونا۔ السید فلان: جناب، مسٹر فلاں، سیدی فلاں، جناب، مسٹر۔ سید البحار الاعظم :بحریہ کا سپریم کمانڈر۔ سیدۃ جمع سیدات:گھر کی مالکہ، مالکن، بی بی، بی جی، بیگم صاحبہ، استانی، آپا جی، لیڈی، مسز۔ السیدۃُ عقیلتُہٗ: کی بیوی، بیگم۔ سِیادۃ: کمان، پوری مہارت، پورا غلبہ، کمال، غلبہ، تسلط، برتری، تفوق، اقتدار اعلی، حکومت، حاکمیت، خطاب اور تخاطب کی ایک شکل جیسے۔ سیادتکم:جناب عالی، سیادۃ المُطْرَان: صاحب امتیاز۔ اسقف اعظم سیادۃُ الرئیس فضیلت، عزت مآب جناب صدر۔ دولۃٌ ذاتُ سِیادۃ:خود مختار، آزاد، ریاست۔ سائد:چھائی ہوئی رائج، عام (رائے، احساس، خاموشی)۔

سَوْدَنَ: سوڈانی بنانا (مصدر سَوْدَنۃ)

سار: ا۔ سَارَ - سُوْرًا الحائطَ: دیوار پر چڑھنا۔ سَوَّرَ المدینۃَ:شہر کے ارد گرد، شہر پناہ بنانا۔ ـــ المرأۃَ: عورت کو کنگن پہنانا۔ الحائطَ: دیوار پر چڑھنا۔ تَسَوَّرَ: کنگن پہننا۔ الحائطَ و علیہ:دیوار پر چڑھنا۔ السُّور جمع أَسْوَار و سِیرَان: شہر کے گرد دیوار، فصیل۔ السُّورَۃ جمع سُوَر و سُوْر و سُوْرَات و سُوَرَات:خوبصورت اونچی عمارت، مرتبہ۔ (کہتے ہیں۔ لہٗ عندك سُوْرَۃ: تمہارے ہاں اس کا مرتبہ ہے۔ لہ سورۃ فی المجد: اس کو بزرگی میں منزلت حاصل ہے)۔ فضیلت (کہتے ہیں:لہ علیك سُورۃ: اسے تم پر فضیلت ہے)۔ شرف۔ علامت۔ ـــ من الکتاب: کتاب کا مستقل حصہ۔ سُوْرَۃ: بھی کہا جاتا ہے۔ سَوْرَۃ المجد: بزرگی کا اثر، بزرگی کی عظمت۔ السِّوار والسُّوار والأُسْوار جمع سُوُر وأَسْوِرَۃ و أَسَاوِر و أَسَاوِرَۃ و سُؤُور:کنگن۔ السُّوَّارِی:بلندی۔ المِسْوَر والمِسْوَرَۃ: جمع مَسَاوِر :چمڑے کا تکیہ۔ المُسَوَّر: کلائی کا وہ حصہ جس پر کنگن ہو۔ مَلِكٌ مُسَوَّر: طاقتور بادشاہ۔

۲۔ سار - سُوْراً و سُؤُوراً الیہ :پر کودنا۔ ـــ الشرابُ فی رأسہ :شراب کا سر کو چکرانا۔ سَاوَرَ سِوَاراً و مُسَاوَرَۃً ہٗ: ایک دوسرے پر حملہ آور ہونا، حملہ کرنا۔ کہتے ہیں: ساورت الحیۃ الراکبَ:سانپ سوار پر کودا، اس پر حملہ کیا۔ ہٗ الشرابُ:شراب کا کسی کے سر کو چکرا دینا۔ السَّوْرَۃ: سار کا اسم مرۃ۔ سَوْرَۃُ الخمرِ: شراب کا جوش، کی تیزی۔ ـــ السلطان: سلطان کا دبدبہ اور اسکی جارحیت۔ ـــ البردِ: سردی کی شدت۔ سُوار الخمرِ:شراب کی تیزی اور جوش۔ السَّوَّار: جلد متوالا ہونے والا۔ اپنے ہم پیالہ پر جھپٹنے والا۔ کلبٌ سوّارٌ:کٹکھنا کتا۔

۳۔ السُّور :عمدہ اونٹ۔ کہتے ہیں۔ عندہ سُوْرٌ من الابل :اس کے پاس عمدہ اونٹ ہیں۔ الأَسْوار

لاأَشَبَّ اللّٰهُ قرنه: اللہ تعالیٰ اسے جوانی دے نہ عمر میں اضافہ کرے۔ تَشَبَّبَ: جوانی کھیل کود وغیرہ کے دنوں کا ذکر کرنا۔ الشَّبّ ج شَبَاب و شُبّان و شَبَبَة م شَبَّة جمع شَبَّات و شَوَابّ و شَبَائِب: جوان۔ شَبُّ اللیل (ن): ایک پھولدار پودا۔ الشاب جمع شَبَاب و شُبّان و شَبَبَة م شَابَّة جمع شَابَات و شَوَاب و شَبَائِب: جوان۔ الشَّبَاب (مص) و الشبيبة (مص) جمع شَبِيبَة شَبَائِب: جوانی سن بلوغ سے تقریباً تیس سال کی عمر تک کا زمانہ، چیز کا اول جیسے شبابُ النهار: دن کا ابتدائی حصہ۔

۲۔ شَبَّ ـِ شَبِيبًا و شِبَابًا و شُبُوبًا الفرسُ: گھوڑے کا اڑ جانا یا نشاط میں ہونا، اگلی ٹانگوں کو اٹھانا۔ أَشَبَّ الفرسَ: گھوڑے کو اُکسانا۔ الشَّبُوب: گھوڑا جس کی پچھلی ٹانگیں۔ اگلی ٹانگوں سے آگے ہو جائیں۔

۳۔ شَبَّ ـُ شَبًّا و شُبُوبًا النارَ: آگ روشن کرنا۔ ــــ ت النارُ: آگ کا روشن ہونا۔ ــــ الشيءُ: کسی چیز کا بلند ہونا اور بڑھنا۔ کہتے ہیں: الجوهرُ يشبُّ بعضُه بعضًا: جوہر کا بعض دوسرے بعض کی خوبصورتی میں اضافہ کرتا ہے کیونکہ اشیاء اپنی اضداد سے ظاہر ہوتی ہیں۔ شُبَّتِ النارُ: آگ روشن ہونا۔ شبَّ الشيءُ: کسی چیز کا زیادہ ہونا اور اونچا ہونا۔ شَبَّبَ قصيدتَه و ب: عورتوں کے ذکر سے قصیدہ کو مزین و آراستہ کرنا۔ مدحیہ قصائد کے شروع میں تشبیب کا رواج تھا مگر پھر ہر چیز کی ابتداء کو تشبیب کہنے لگے۔ ــــ الشاعرُ بالفتاةِ: محبوبہ کے بارے میں سرور آفریں نظم کہنا اور اپنا اس سے تعلق ورشتہ کا ذکر کرنا اور اس کی تعریف کرنا۔ تَشَبَّبَتُ النارُ: آگ روشن ہونا۔ تَشَبَّبَ الشاعرُ بالفتاة: بمعنی شَبَّبَ الشاعر بالفتاة۔ الشباب بمعنی تشبيب: کہتے ہیں قصيدة حسنة الشباب: خوبصورت تشبیب والا قصیدہ۔ الشَّبُوب: خوبصورت بنانے والا۔ کہتے ہیں: هذا شَبُوبٌ لكذا: یہ اس کی قوت اور حسن کو بڑھاتا ہے۔ الخمارُ شَبُوبٌ لوجهها: نقاب اس عورت کے چہرے کی خوبصورتی کو چار چاند لگا رہا ہے۔ ــــ و الشِّباب: وہ چیز جس سے آگ جلائی جاتی ہے۔ ایندھن۔ المَشبوبُ من الرجال: تیز خاطر شخص۔ نارٌ مَشبُوبة: روشن اور بھڑکتی ہوئی آگ۔

۴۔ شُبَّ لهُ الشيءُ: کیلئے کسی چیز کا اللہ کی طرف سے مقدر کیا جانا۔ أُشِبَّ لهُ كذا: کیلئے مقدر کیا جانا۔

۵۔ شَبَّبَ الكتابَ: کتاب شروع کرنا۔

۶۔ الشَّبّ (ك): پھٹکری سے مشابہ ایک نمک جو کان سے نکالا جاتا ہے۔ الشَّبَّابَة: بانسری۔ المُشِبّ (ح): شیر۔

○ شَاوُش جمع شُوَّاس: سارجنٹ، چپڑاسی، دربان، چوکیدار۔ شَاوِيش: شاف سارجنٹ، وکیل۔ شاويش: (ملٹری کا ایک رتبہ) سارجنٹ۔ شَاي: چائے۔

شب: ـِ شَبَابًا و شَبِيبَةً: نوجوان یا جوان بن جانا، الحقّی یا الھڑ جوانی والا ہونا، بڑا ہونا۔ ــــ شُبوبًا: آگ لگنا۔ جنگ شروع ہو جانا۔ شبّت نيرانُ الحرب: لڑائی شروع ہوگئی۔ شبّ عن الطوق: ابتدائی مراحل پر ہونا۔ شَبّ: پھٹکوی (alum)۔ شَبَّة: پھٹکوی۔ تجديد الشباب: اعادۂ شباب۔ مَشبوب: روشن، روشن کیا ہوا، جلایا ہوا، آگ لگایا ہوا، جلتا ہوا، شعلے مارتا ہوا، خوبصورت۔

شبت: الشِّبِت یا الشِّبت (ن): ایک پودا (dill)۔ سوئے کا ساگ۔

شبث: شَبِثَ ـَ شَبَثًا بكذا: سے چمٹنا، متعلق ہونا۔ تَشَبَّثَ بكذا: سے چمٹنا، متعلق ہونا۔ الشَّبَث جمع أَشْبَاث و شِبْثَان (ح): مکڑی، بہت ٹانگوں والا ایک کیڑا، ترن تلا (tarantula)۔ رجُلٌ شَبِثٌ: آسانی سے نہ چھوڑنے والا، اپنی بات پوری کئے بغیر نہ چھوڑنے والا، مستقل مزاج۔ رجُلٌ شُبُثَةٌ: اپنے ساتھی کے ساتھ ساتھ رہنے والا۔ الشِّبَّاث و الشُّبُّوث: شبابیث کا واحد: سنڈاسی۔

○ شبث ـ و تَشَبَّثَ ب: سے چمٹنا، چمٹ جانا، لپٹنا، لگا رہنا، کے ساتھ ساتھ رہنا، کو مضبوطی سے پکڑنا، کو تھامے رکھنا۔ اپنے آپ کو سے نتھی کرنا، منسلک کرنا، کے ساتھ لگا رہنا، سے وابستہ رہنا۔ تَشَبُّث: مضبوطی، استحکام، استقلال، لگاؤ، وابستگی، طرف داری، ہوا خواہی، پیروی، وفاداری، ضد، ہٹ دھرمی، سرکشی، منہ زوری۔ مُتَشَبِّث: وابستہ، طرف دار، ہوا خواہ، ہٹ دھرم، سرکش، منہ زور۔

شبح: ۱۔ شَبَحَ ـَ شَبْحًا الجلدَ: کھونٹیوں کے درمیان چمڑے کو تاننا۔ ــــ الرجُلَ: کو کوڑے مارنے کے لئے اس کے ہاتھ پھیلانا، سولی پر لٹکنے والے کی طرح ہاتھ پھیلانا۔ ــــ الداعيُ: دعا کے لئے ہاتھ پھیلانا۔ شَبُحَ ـُ شَبَاحَةً: لمبے چوڑے بازوؤں والا ہونا۔ شَبَّحَ الشيءَ: کو چوڑا کرنا۔ تَشَبَّحَ الحِرباءُ على العود: گرگٹ کا لکڑی پر دراز ہونا۔ الشَّبْح و الشَّبَح جمع شُبُوح و أَشْبَاح: بلند و بالا دروازہ۔ الشُّبْحة: گھوڑے کی ٹانگیں باندھنے کی رسی۔ الشَّبْحان: لمبا۔ الشَّبَحان: سامان لیجانے کے دو تختے۔

۲۔ شَبَحَ ـَ شَبْحًا الشيءَ: کو پھاڑنا۔ شَبَّحَ الشيءَ: کا چھلکا اتارنا، کو چھیلنا۔ الشَّبْحة: اسم مرة۔ کہتے ہیں: نزع سَقف بيتي شَبْحَةً شَبْحَةً: اس نے میرے گھر کی چھت ایک ایک لکڑی کر کے ادھیڑ ڈالی۔

۳۔ شَبَحَ ـَ شَبْحًا فلانٌ: سیدھا کھڑا ہونا۔ شَبَّحَ: بوڑھا ہو کر کمزوریٔ نظر کے باعث ایک کے دو دیکھنا۔ الشَّبْح و الشَّبَح جمع شُبُوح و أَشْبَاح: شخص۔ أَشْباحُ المالِ: اونٹ بکری وغیرہ جو نظر آئیں۔ نظر آنے والا مال از قسم اونٹ اور بکریاں وغیرہ۔ الصُّوَرُ المُشَبَّحَةُ: سینما گھروں میں پردۂ سیمیں پر دکھائی جانے والی تصویریں۔ الشَّبَحان: سامان لیجانے کے دو تختے۔

○ شَبَح و شَبْح جمع شُبُوح و أَشْبَاح: دھندلی غیر واضح شکل، سایہ، بھوت، وہمی صورت، روح، پیکر خیالی، طیف، جن بھوت، کابوس، صورت، شخص، جسم، بدن۔

شبد: الشِّبْدِع و الشِّبْدَع و الشِّبْدِعة جمع شَبَادِع (ح): بچھو، مصیبت۔

شبر: ۱۔ شَبَرَ ـُ شَبْرًا الثوبَ و نحوه: کپڑے وغیرہ کو بالشت سے ناپنا۔ شَبَّرَ الشيءَ: کا اندازہ کرنا۔ أَشْبَرَ الرجُلُ: دراز قد بیٹوں والا ہونا، کوتاہ قد بیٹوں والا ہونا (ضد)۔ تشابَرَ الفريقان في الحرب: جنگ میں دو فریقوں کا ایک دوسرے کے قریب آ پہنچنا۔ الشِّبْر: قد، عمر۔ الشِّبْر جمع أَشْبَار: عمر، بالشت۔ کہتے ہیں: هو قصير الشِّبر: وہ نزدیک نزدیک قدم رکھنے والا ہے۔ الشِّبْرَة: قامت قد، قد و قامت۔ فلانٌ أَشْبَرُ مِنكَ: اس کی بالشت تمہاری بالشت سے بڑی ہے۔

۲۔ شَبَرَ ـُ شَبْرًا هُ مالاً: کو مال دینا۔ أَشْبَرَهُ مالاً: کو مال دینا۔ الشَّبْر (مص): مہر۔ (کہتے ہیں: تزوَّجها و لم يُعطِها شَبْرَها: اس نے عورت سے شادی کی مگر اس کا مہر نہیں دیا۔) شادی۔ الشَّبْر: عطیہ۔ خیر، انجیل۔ ذریعہ تقرب الی اللہ۔ شاعر کا قول ہے: الحمد لله الذى اعطى الشَّبَر: تعریف اس خدا کی جس نے انجیل یا ذریعہ تقرب الٰہی عطا

فرمایا۔ الشِبْرَة: عطیہ۔ المَشَابر واحد مَشْبَر و مَشْبَرة: نشیبی ندیاں جن میں آس پاس کی زمینوں کا پانی سمٹ آئے۔

۳۔ شَبِرَ - شَبَرًا الرجلُ: اکڑنا، اترانا۔

۴۔ شَبَّرَ فلانًا: کی تعظیم کرنا۔ أَشْبَرَ فلانًا: کو فضیلت دینا۔ تَشَبَّرَ: بڑا ہونا۔

۵۔ الشَبُور ج شَبَابِیر و شَبُّورات: بگل (عبرانی) الأَشْبُور (ح): ایک قسم کی مچھلی۔

۶۔ شَبْرَق هُ: کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا، چیتھڑے چیتھڑے کرنا۔ ــ اللحمَ: گوشت کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ ــ البازی الصیدَ: شکرے کا اپنے شکار کو چیر پھاڑ ڈالنا۔ عام لوگ کہتے ہیں: شبرق الموسی علی الجلد: اس نے چمڑے پر استرا تیز کیا، تاکہ اس کی دھار بیٹھ جائے۔ الشَبارِق و الشُبارِق: ٹکڑے۔ کہتے ہیں: ثوبٌ شَبارِق و شُبارِق و شَبَارِیق و شُبْرُق: ٹکڑے ٹکڑے کیا ہوا کپڑا۔ الشِبْراق من کل شیء: ہر شے کی شدت۔ ثوبٌ شِبراق: ٹکڑے ٹکڑے کیا ہوا کپڑا۔ الشِبْرِقة: کپڑے کا ٹکڑا۔

۷۔ شَبْرَقَتِ الدابةُ فی مشیها: جانور کا چلنے میں کشادہ کشادہ قدم رکھنا۔

۸۔ الشِبْرِق جمع شَبارِق (ح): بلی کا بچہ۔

○ شَبَرَ - شَبْرًا هُ: کو بالشت کے ساتھ ناپنا۔ شَبَّرَ هُ: ایضاً۔ ــ: اشاروں سے باتیں کرنا، اشارے کرنا۔ شِبْرًا فشِبْرًا: انچ انچ کرکے۔ شِبرٌ من الارض: ایک فٹ زمین۔ قلّده شِبرًا لِشِبْرٍ و ذراعا بذراع: کی مذہبی طور پر پانچ پچ تقلید کرنا۔ شَبُّور جمع شَبُّورات و شبابیر: ترم، بگل۔ شِبُّورة و شابُورة: کہر، کہرا، سخت دھند، دھند۔

○ شَبْرَقة: جیب خرچ pocket money۔ شِبْشِب جمع شَبَاشِب: سلیپر slipper۔

شبص: تَشَبَّصَ الشجرُ: درخت کا گنجان ہونا۔ الشَبَص: درخت کے کانٹوں کا ایک دوسرے سے الجھا ہوا ہونا، خشونت۔

شبط: شُباط: ماہ فروری۔ الشُبُّوط و الشَبُّوط و الشِبُّوط ج شبابیط (ح): چھوٹے سر اور چوڑے بدن والی ایک قسم کی دریائی مچھلی۔

شبع: ا۔ شَبِعَ - شَبَعًا و شِبَعًا من الطعام: کھانے سے سیر ہونا۔ کہتے ہیں: شبعتُ من هذا الامر و رویتُ: میں اس بات سے اکتا گیا ہوں۔ شَبِعَتْ غنمُهُ: سیر ہونے کے قریب ہونا (کی بکریوں کا)

أَشْبَعَ هُ: کو پیٹ بھر کر کھانا کھلانا۔ ــ الثوبَ من الصِبْغ: کپڑے کو اچھی طرح رنگ دینا۔ تَشَبَّعَ: سیر ہونے کا بہانا کرنا، اظہار کرنا کہ اس نے سیر ہو کر کھا لیا ہے۔ بہت کھانا۔ الشِبْع و الشِبَع: اس قدر کھانا جو سیر کردے۔ الشُباعَة: سیری کے بعد بچ جانے والا کھانا۔ الشُبْعَة: کھانے کی مقدار جو ایک بار سیر کردے۔ الشَبَعَة: شکم سیر (مونث)۔ الشَبْعَان م شَبْعَی و شَبْعَانة ج شِباع و شَبَاعَی: شکم سیر۔ کہتے ہیں: هی شَبْعَی الذراع: وہ بڑے بازو والی ہے۔ شَبْعَی الخلخال او السوار او الدرع: فربہ، موٹی۔

۲۔ شَبُعَ - شَبَاعَةً عقلُهُ: بڑا عقلمند اور سنجیدہ ہونا۔ أَشْبَعَ الشیءَ: کو بڑھانا۔ ــ الکلامَ: مکمل اور پوری بات کرنا۔ الشَبِیع جمع شُبُع: بکثرت، کثیر۔ کہتے ہیں: ثوبٌ شَبِیع الغزل: بہت سوت والا کپڑا۔ رجلٌ شبیع العقل: بہت عقل والا۔ حبلٌ شبیعٌ: کئی لڑیوں والی رسی۔

○ شَبِعَ هُ/من: سے پُر ہونا، بھرا ہوا ہونا۔ من: سے اکتا جانا، سے منہ پھر جانا، سے بیزار ہونا، کو کافی حاصل کرلینا۔ شَبَّعَ هُ ب: کو (بجلی) سے بھرنا، میں (بجلی) چارج کرنا۔ تَشَبَّعَ ب: میں (بجلی) بھرا ہوا ہونا۔ اشبع هُ ب: میں (بجلی) بھرنا۔ شَبِعَ هُ/من: سے پُر ہونا۔ شَبَّعَ هُ: خواہشات کی تسکین کرنا۔ أُشْبِعَ ب: سے پُر ہونا، بھرا ہوا ہونا۔ أَشْبَعَ الکلامَ فیه: کے متعلق تفصیل سے بات کرنا، کو تفصیل سے بیان کرنا، کی مفصل تشریح کرنا۔ أَشْبَعَهُ ضربًا: کی خوب پٹائی کرنا۔ أَشْبَعَ هُ: میں پوری پوری شرکت کرنا، کو پورا پورا اختیار کرنا۔ إشباع: سیر کرنا، جی بھر دینا، بھرنا، پُر کرنا، تسکین کرنا، تشفی کرنا۔ مُشْبَعٌ ب: سے سیر، جی بھرا، سے پُر۔ مُشْبَعٌ بالکهرباء: بجلی بھرا ہوا electrically charged۔

شبق: شَبِقَ - شَبَقًا: بہت شہوت والا ہونا صفت: شَبِق م شَبِقَة۔ ــ من اللحم: گوشت سے بدہضمی ہونا۔ عام لوگ کہتے ہیں: شبقه بالعصا: یعنی اس نے اسے لاٹھی سے مارا اور لاٹھی کو شابوقة کہتے ہیں۔ الشُوبَق جمع شَوابِق: بیلن (فارسی) مشہور شَوْبَک ہے۔

○ شَبِقَ - شَبَقًا: بدکار، تماشبین، عیاش، اوباش اور شہوت پرست ہونا، بندہ نفس ہونا۔ شَبَق: شہوت پرستی، عیاشی، آوارگی۔ شَبِق: بدکار، تماشبین، عیاش، اوباش، شہوت پرست، بندہ نفس، آوارہ۔

شبک: ا۔ شَبَکَ - شَبْکًا ـتِ الامورُ: امور کا پیچیدہ ہونا۔ ــ الشیءَ: کو ایک دوسرے میں داخل کرنا، ملانا: آپ کہتے ہیں: شبکتُ اصابعی بعضها فی بعض اور شبکت بین اصابعی: میں نے اپنی انگلیاں ایک دوسری میں داخل کیں۔ شَبَّکَ الشیءَ: کو ایک دوسرے میں داخل کرنا، ملانا۔

• شابك بین الاصابع: انگلیاں ایک دوسرے میں داخل کرنا۔ اَشْبَکَ القومُ: نزدیک نزدیک کنویں کھودنا۔ ــ المکانُ: جگہ کا قریب کنویں والی ہونا۔ تَشَبَّکَ: مختلط ہونا، پیچیدہ ہونا، الجھا ہوا ہونا۔ ــ الکلامُ و الامورُ: کلام یا امور کا غیر واضح اور مبہم ہونا، مشکوک ہونا، ذو معنی ہونا۔ عام لوگ کہتے ہیں: تَشَبَّکَ فلانٌ: وہ سردی سے سکڑا۔ تَشابَکَتِ الامورُ: امور کا گڈمڈ اور مبہم ہونا۔ اِشْتَبَکَ: مختلط ہونا، پیچیدہ ہونا۔ الشَبَکة جمع شَبَک و شِباک و شَبَکات: شکاری کا جال، بہت کنوؤں والی زمین، کنویں جو ایک دوسرے کے قریب اور بکثرت ہوں۔ الشُبْکة: قرابت۔ کہتے ہیں: بینهما شُبکة: یعنی ان کے درمیان قرابت ہے۔ طریقٌ شابك جمع شَوابِك: تنگی اور پیچیدہ راستہ۔ الشَبّاك: جال بنانے والا۔ الشُبّاك ج شَبابِیك (ب): جالی دار کھڑکی، کھڑکی، شکاری کا جال، شکاری لوگ، صراحی، جھجھری، گھڑے یا جگ کا ڈھکن جس میں کئی سوراخ ہوں۔ الشبائِك: جھگڑے۔ المُشَبَّك: ایک قسم کا میٹھا کھانا۔

۲۔ شَبَکَ - شَبْکًا هُ عنه: کو سے غافل کرنا۔

○ شَبَکَ - شَبْکًا هُ: کو باہم دگر جوڑنا، بننا، الجھانا، پھنسانا، ملانا۔ ــ هُ ب/ض: کو سے جوڑنا، باندھنا، نتھی کرنا۔ شَبَّکَ هُ/بین: کو باہم دگر کے ساتھ جوڑنا، گوندھنا، بل دے کر ایک کرنا، سے الجھانا، مخلوط کرنا، پیچیدہ کرنا۔ تَشابَکَ: باہم دگر گندھنا، بنا جانا، الجھنا، پھنسنا، جال کی طرح باہم بنا ہونا، آپس میں پھنسا ہونا۔ اِشْتَبَکَ: باہمدگر جڑا ہوا ہونا، بنا ہوا ہونا، جال کی طرح ہونا (شاخوں کا) باہمدگر گندھا ہونا، (ہاتھوں کا) ایک دوسرے میں پھنسا ہونا، باہم الجھا ہونا یا ہو جانا، (فی) میں پھنس جانا، پیچیدہ ہونا، الجھنا، لپیٹ میں آنا، مختلط ہونا، گڈمڈ ہونا۔ ــ (ب/مع): سے گتھم گتھا ہونا، سے ہاتھا پائی پر اترانا۔ ــ (معاملہ کا) پیچیدہ ہونا، الجھا ہوا ہونا، گڈمڈ، برہم خلط ملط ہونا۔ ــ ب: کے ساتھ وابستہ ہونا، متحد ہونا، گٹھ جوڑ کرنا، ایک

پلیٹ فارم پر جمع ہونا، انضمام ہونا، ایک ہونا۔ اشتبک فی حدیث: گفتگو میں شامل کیا جانا، منہمک کیا جانا۔ اشتبک فی حرب: جنگ میں منہمک ہونا۔ شبکۃ: گرڈ (ریڈیو)۔ شبکۃ شائکۃ: خاردار رکاوٹ، کنسرٹینہ concertina۔ ایک قسم کا باجہ۔ شبکۃ لاسلکیۃ: ریڈیو نیٹ ورک۔ شبکیۃ: آنکھ کا پردہ retina۔ شُبّاک جمع شَبابیک: نیٹ ورک، گرڈ، grid۔ گرل (grill)، کھڑکی، وکٹ (wicket) (ڈاکخانہ، سینما کے ٹکٹ گھر وغیرہ کی)۔ شُبّاکُ العرض: نمائش کی کھڑکی (show window)۔ شوکیس showcase۔ مِشبَک جمع مَشابِک: ہک، کانٹا، آنکڑا، مچھلی پکڑنے کا آلہ، بلسوا، پن، بالوں میں لگانے والی پن، بوبی پن (bobby pin)۔ مِشبَکُ الورق: پیپر کلپ (paper clip)۔ عدم الاشتباک فی القتال: جنگ میں عدم مداخلت۔ اشتباک: دست بدست جنگ۔

شبل: ا۔ شَبَلَ ـُ شُبُولا الغلامُ: لڑکے کا نازونعمت میں پلنا۔ صفت: شابِل۔ ــ فی بنی فلان: فلاں قبیلہ میں پرورش پانا۔ اَشبَلَ علیہ: پر شفقت کرنا اور اس کی مدد کرنا۔ ــ ت المرأۃ علی اولادھا: عورت کا خاوند کے مرنے کے بعد بچوں کی نگرانی کرنا اور نکاح نہ کرنا۔

۲۔ شَبَلَ ـُ شُبُولا بالخیاطۃ فی اصطلاح العامۃ: دور دور ٹانکے لگانا، بخیے لگانا (سریانی)۔

۳۔ الشِّبل جمع اَشبال و شِبال و اَشبُل و شُبُول (ح) شیر کا بچہ جب شکار کرنے کے قابل ہو۔ ابو الاشبال: شیر۔ لبوۃ مُشبِل: بچوں والی شیرنی۔ مکانٌ مشبول: وہ جگہ جہاں بہت سے شیر کے بچے ہوں۔

ⓒ اَشبَلَ علی: کی نگرانی یا نگہداشت کرنا، کی دیکھ بھال کرنا۔

شبم: شَبِمَ ـَ شَبَمًا و شَبَمَ الجدیُ: بکری کے بچہ کے منہ میں تھوتھنی لگانا۔ الشِّبام: وہ لکڑی جو بکری کے بچہ کے منہ میں لگا دی جاتی ہے تاکہ وہ دودھ نہ پی سکے۔ عورتوں کے برقع کی دو ڈوریاں جن کو وہ گدی پر باندھ لیتی ہیں۔ الشِّبَم: بمعنی شِبام یعنی بکری کے بچے کے منہ میں لگائی جانے والی لکڑی۔ المُشبَّم: تھوتھنی باندھا ہوا بکری کا بچہ، بھوکا۔

۲۔ شَبِمَ ـَ شَبَمًا الماءُ: پانی ٹھنڈا ہونا۔ الشَّبَم: سردی۔ الشَّبِم م شَبِمۃ: صبح وشام یا بھوک کے ساتھ صبح وشام، اسلحہ، زہر، موت۔

شبن: ا۔ شَبَنَ ـُ شَبْنًا الغلامُ: لڑکے کا نازک بدن اور پُرگوشت ہونا۔ الشابن من الغلمان: نازک بدن، پُرگوشت لڑکا۔ الشَّبَنی و الأشبَنی و الشِّبّانی: سرخ چہرے اور مونچھوں والا۔

۲۔ شَبَنَ ـُ شُبُونًا الشیءُ: چیز کا قریب و نزدیک ہونا۔

۳۔ الشَّبین والإشبین جمع اَشابین: دولہا کا خدمتگار۔ شَبِینۃ و اِشبِینۃ: دلہن کی خدمتگار (سریانی)۔

ⓒ شَبین و شِبین جمع شَبَاین: دینی باپ (عیسائی مذہب میں) بہترین آدمی، دولہا کا آدمی (عیسائی مذہب میں)۔ شَبِینۃ جمع شبینات: دینی ماں، دلہن کی سہیلی (عیسائی مذہب میں)۔ اشبین جمع اشابین: بمعنی شِبین اِشبِینۃ: بمعنی: شَبِینۃ۔

شبہ: ا۔ شَبَّہَہٗ اِیّاہ و شَبَّہَہٗ بہ: کو سے تشبیہ دینا، کو کے مانند ٹھہرانا۔ شابَہَہٗ و اَشبَہَہٗ: کی مانند ہونا، کے مشابہ ہونا۔ کہتے ہیں: اَشبَہَ فلانٌ اُمَّہٗ: وہ عورت کی طرح عاجز و کمزور ہے۔ ما اشبہ اللیلۃ بالبارحۃ: آنے والا جانے والے کے کتنا مشابہ ہے۔ تَشَبَّہَ بہ: کی نقل کرنا اور مانند ہونا۔ تَشابَہَ الرجلان: ایک دوسرے کے مانند ہونا، مشابہ ہونا۔ اِشتَبَہا: ایک دوسرے کے مشابہ ہونا۔ الشُّبہۃ ج اَشباہ و مَشابِہ: مثل مانند۔ الشَّبَہ: مشابہت: پیتل۔ ــ ج اَشباہ و مَشابِہ: مثل، مانند۔ الشُّبہۃ جمع شُبَہ و شُبُہات: مثل۔ الشَّبَہان و الشِّبہان: پیتل۔ الشِّبہ جمع شِباہ: مثیل، ایک جیسے۔ المُشبِّہۃ: ایک اسلامی فرقہ جو اللہ تعالی کو مخلوقات کے مانند ٹھہراتا ہے۔

۲۔ شَبَّہَ علیہ الامرَ: کسی پر کوئی معاملہ مشتبہ کرنا۔ ــ الشیءُ: مشکل ہونا۔ شُبِّہَ علیہ الامرُ: پر کوئی معاملہ مشتبہ ہونا۔ تَشابَہَ الامرُ: معاملہ کا متشابہ یعنی غیر محکم ہونا (غیر واضح ہونا)۔ اِشتَبَہَ فی الامر: بات کے صحیح ہونے پر شک کرنا۔ ــ الامرُ علیہ: پر معاملہ کا غیر واضح ہونا، مخفی ہونا۔ الشُّبہۃ ج شُبَہ و شُبُہات: التباس، شک، غیر یقینی، جس میں حق و باطل یا حرام و حلال میں تمیز نہ ہو سکے۔ المُشَبَّہ و المُشتبہ من الأمور: مشکل یا شکی بات۔ کہتے ہیں: اِیّاک و المُشبِّہات: یعنی مشکل امور سے خود کو بچاؤ۔

ⓒ شَبَّہ ہ ہ / ب: کو کسی دوسری چیز کے برابر یا اس جیسا بنانا۔ ــ ہ ب: کا کسی اور چیز سے مقابلہ کرنا، کا سے پہلو بہ پہلو رکھ کر مقابلہ کرنا۔ ــ ہ ب: کو سے تشبیہ دینا۔ شُبِّہَ علی: کے لئے مشکوک، مشتبہ، مبہم، غیر یقینی، غیر واضح ہونا، دھندلا سا ہونا۔ شابَہَ ہ ہ: کا سے مشابہ ہونا، کا سے مشابہت رکھنا، کا کسی چیز جیسا ہونا۔ ــ ہ، ہ: کا کے مانند ہونا۔ ــ ہٗ: کا کسی چیز جیسا دکھائی دینا، ہو بہو ہونا۔ و ما شابہ ذلک و ما اَشبہ ذلک: وغیرہ، وغیرہ۔ تَشَبَّہَ ب: سے اپنا مقابلہ کرنا، سے اپنا موازنہ کرنا، کی تقلید کرنا، نقل کرنا۔ تَشابَہ: ایک دوسرے کے مشابہ ہونا، ایک دوسرے جیسا ہونا، ایک دوسرے کے برابر ہونا؛ ہو بہو ہونا، بالکل ویسا ہی ہونا، ویسا ہی ہونا، مبہم ہونا، غیر واضح ہونا۔ اِشتَبَہَ: ایک دوسرے کے مشابہ ہونا، ایک دوسرے جیسا ہونا۔ ــ فی: کے بارے میں شک کرنا، پر شک کرنا۔ ــ فی امر یا فی شخص او شیء: پر شبہ ہونا، کو مشکوک سمجھنا یا مشتبہ سمجھنا۔ ــ علی: پر، کے لئے مشکوک، مشتبہ، مبہم یا غیر واضح ہونا۔ ــ فی الامر: اسے معاملہ مشکوک نظر آیا۔ شِبہ جمع اَشباہ: مشابہت، یکسانیت، مماثلت، عکس، ہو بہو نقشہ، تصویر، مشابہت، جیسا، نیم، کسی حد تک۔ شِبہُ جزیرۃٍ: جزیرہ نما۔ شِبہٌ حربی: نیم فوجی، نیم عسکری۔ شبہ المنحرف: مربع منحرف نما۔ (جومیٹری) Trapezoid۔ شِبہٌ رَسمی: نیم سرکاری، خواہ مخواہ خدمت پر کمربستہ۔ شِبہ قارۃ: برصغیر۔ شِبہُ المُعَیَّن: معین نما شکل۔ اَشباہُہٗ: اس جیسے، اس کی قسم کے۔ و شِبہُہُم: ان جیسے، ان کی قسم کے (لوگ)۔ فی شبہ عُزلۃٍ تامۃ: تقریباً، قریب قریب یا بالکل تنہا۔ شُبہۃ جمع شُبُہات: گمنامی، تاریکی، دھندلا پن، ابہام، غیر یقینیت، شک، شبہ، مغالطہ آمیز استدلال یا بحث، سوفسطائیت، مغالطہ آمیزی، عدالتی غلطی۔ ذو الشبہات یا اصحاب الشُّبہات: مشتبہ افراد، بدنام لوگ۔ تحت الشُّبہۃ: مشتبہ، مشتبہ شخص۔ شَبِیہٌ ب: کے مماثل، کے مانند، کے مشابہ۔ شبیہ بالرسمی: نیم سرکاری، خواہ مخواہ خدمت پر کمربستہ۔ أشبہ: زیادہ مماثل، زیادہ مشابہ، زیادہ مانند۔ ھو أشبہُ ب: وہ اس کا ہم شکل ہے، اس کے مشابہ ہے، ہو بہو وہی ہے۔ مَشابِہ: مشابہات، مماثلات، متعلقہ خصوصیات۔ تشبیہ: مقابلہ، موازنہ۔ مثالیہ مجازیہ allegory، تشبیہ simile، تمثیل، مثال parable، تشبیت (anthropomorphization) (اللہ تعالی سے

انسانی صفات منسوب کرنا)۔ تَشَبَّہ ب: کی تقلید، نقل۔ مشبوہ: مشکوک، مشتبہ، بدنام، متشابہات: قرآن کے وہ مقامات جو مبہم ہیں اور واضح طور پر قابل فہم نہیں۔ مُشْتَبَہٌ فیہ یا مُشْتَبَہٌ فی امرہ: مشتبہ، مشکوک۔ مُشْتَبَہٌ فیہ ب: کا مشتبہ۔ مُشْتَبَہٌ فی صنعہ: مشکوک بناوٹ کا۔

شبا: ۱۔ شَبَا ـ شُبُوًّا الشیءُ: بلند ہونا۔ ــ الفرسُ: گھوڑے کا دو ٹانگوں پر کھڑا ہونا۔ أَشْبیٰ إِشْبَاءً الشجرُ: درخت کا لمبا اور الجھا ہوا ہونا۔ الشَّباۃ جمع شَبًا و شَبَوات: دو ٹانگوں پر کھڑا ہونے والا گھوڑا۔

۲۔ شَبَا ـ شُبُوًّا الوجہُ: چہرے کا تغیر کے بعد چمکنا۔ ــ النارَ: آگ جلانا، روشن کرنا۔

۳۔ أَشْبیٰ إِشْبَاءً الرجلَ: کو دینا۔ ــ ہٗ: کی اکرام و تعظیم کرنا۔ ــ علیہ: پر مہربان اور شفیق ہونا۔

۴۔ أَشْبیٰ إِشْبَاءً ہٗ: کو مصیبت میں ڈالنا۔ ــ الشیءَ: کو ہٹانا۔ الشَّبو: دکھ، تکلیف۔

۵۔ أَشْبیٰ إِشْبَاءً الرجُلُ: کے ہاں ذہین بچے پیدا ہونا۔ ایسا شخص مُشْبِیٌّ و مُشْبٍ کہلاتا ہے۔ ــ الاولاد أباھم: اولاد کا اپنے باپ کے مشابہ ہونا۔

۶۔ الشَّباۃ ج شَبًی و شَبَوات (ح): بچھو پیدا ہونے کے وقت یا زرد رنگ کا بچھو۔ بچھو کا ڈنک۔ ہر چیز کی حد۔ بیوقوف آدمی۔ کہتے ہیں: ھذا رجُلٌ شَباۃٌ: یہ آدمی بے وقوف ہے۔ ــ من السَّیف: تلوار کی دھار۔ شُبْوَۃُ: بچھو کا علم جنس، غیر منصرف ہے، بوجہ علمیت و تانیث، کبھی اس پر ال بھی آتا ہے۔

◯ شَبیٰ: سرا، نوک، ڈنک، کانٹا، خار۔

شتّ: شَتَّ ـ شَتًّا و شَتاتًا و شَتِیتًا: پراگندہ ہونا، متفرق ہونا۔ ــ و شَتَّتَ و أَشَتَّ الاشیاءَ: کو متفرق کرنا، بکھیرنا۔ کہتے ہیں: أَشَتَّ بی قَوْمی: میری قوم نے میرے کاموں کو پراگندہ کر دیا۔ تَشَتَّتَ وانْشَتَّ و اسْتَشَتَّ الشملُ: بکھرنا، متفرق ہونا۔ الشَّتّ (مص): پراگندگی۔ ــ والشَّتات ج أَشْتات: متفرق، پراگندہ، یہ مصدر کے ذریعے صفت ہے۔ کہتے ہیں: جاءُوا أشتاتًا و جاءُوا شَتاتَ شَتاتَ: وہ متفرق ہو کر آئے، نصب حال ہونے کی وجہ سے ہے۔ شَتّانَ: اسم فعل بمعنی بَعُدَ (دور ہوا) کہتے ہیں: شَتّانَ بینھما، و شتان بینھما و ماھما و ما زیدٌ و اخوہٗ: ان دونوں کے درمیان فرق ہے۔ الشَّتِیت (مص) جمع شَتّیٰ: متفرق، بکھرا ہوا۔ ثَغْرٌ شَتِیت: فالج زدہ منہ۔

أُناسٌ شَتّیٰ و شُتُوت: مختلف نسلوں کے لوگ۔ أَشْیاءُ شَتّیٰ: مختلف اشیاء کہتے ہیں: وَقَعُوا فی أمرٍ شَتّیٰ: وہ مختلف امور میں تقسیم ہو گئے۔

◯ شَتَّ و شَتَّتَ شَمْلَھُمْ: لوگوں کے اجتماع کو منتشر کر دینا، ان کا جلسہ ختم کرنا، ان کے اتحاد کو توڑ دینا۔ شَتّ جمع أَشْتات: منتشر، جدا (کیا ہوا)، بکھرا ہوا، توڑا ہوا۔ أُشْتات: کئی گنا، بوقلموں، متنوع مختلف، طرح طرح کا۔ اشتات من: کے بکھرے ہوئے ٹکڑے، حصے، طبقے، وغیرہ۔ شَتّانَ بینھما: ان دونوں میں کتنا فرق ہے یا وہ کتنے مختلف ہیں۔ شَتّانَ ما بینھما و شَتّانَ بین ...... و ......: ان کے درمیان کتنا فرق ہے یا وہ کتنے مختلف ہیں۔ تشتیت: منتشر کرنا، بکھیرنا، توڑنا، پھاڑنا، ٹکڑے کرنا۔

شتر: ۱۔ شَتَرَ ـ شَتْرًا الشیءَ: کو کاٹنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ ــ الرجلَ: کو زخمی کرنا۔ ــ العینَ: پلک الٹنا۔ شَتِرَ ـ شَتَرًا: کٹنا، منقطع ہونا، کا نیچے کا ہونٹ پھٹا ہونا۔ ــ و شُتِرَ: پلٹی ہوئی پلکوں والا ہونا یا نیچے کی پلک کا ڈھیلا ہونا۔ شَتَّرَ عینَہُ: پلک الٹنا۔ إنشترت عینہُ: آنکھ کا الٹی ہوئی پلک والا ہونا۔ الشَّتَر (مص): قطع و برید، پلکوں کا الٹاؤ یا پھٹا ہوا ہونا۔ الشُّتْرَۃ: دو انگلیوں کے درمیان کا فاصلہ۔ الأَشْتَر م شَتْراء جمع شُتْر: پلٹی ہوئی یا پھٹی ہوئی پلک والا، نیچے کی ڈھیلی پلک والا۔ نیچے کے پھٹے ہوئے ہونٹ والا۔

۲۔ شَتَرَ ـ شَتْرًا بہ: کو گالی دینا۔ شَتَّرَ بہ: کی مذمت کرنا، عیب گوئی کرنا، کو گالی دینا، پر نکتہ چینی کرنا، کو بری باتیں سنانا۔ الشَّتْر: عیب، نقص۔ الشِّتِّیر: بڑا عیب دار اور شر پسند، بدخلق۔

◯ شِتْرات: ترنجی، ترشہ کا نمک۔

شتع: شَتِعَ ـ شَتَعًا: بیماری یا بھوک سے گھبرا اٹھنا۔

شتغ: شَتَغَ ـ شَتْغًا ہٗ: کو روندنا، ذلیل کرنا۔ أَشْتَغَ ہٗ: کو تلف کرنا۔ المَشاتِغ: ہلاکتیں۔

شتل: شَتَلَ ـ شَتْلًا و شَتَّلَ الشَّتْلَ: پنیری اکھیڑ کر دوسری جگہ لگانا یا گاڑنا (سریانی)۔ الشَّتْلَۃ: شتل کا واحد: پنیری۔ المَشْتَل: پنیری اگانے کی جگہ۔ المَشْتُول: ڈھیلے ڈھالے بے ترتیب لباس والا (عام لوگوں کی زبان میں)۔

شتم: ۱۔ شَتَمَ ـ شَتْمًا و مَشْتَمَۃً و مَشْتِمَۃً و مَشْتُمَۃً و تَشْتامًا ہٗ: کو گالی دینا۔ ــ شَتَمَا ہٗ: کو گالی دینے میں غالب ہونا۔ شَتَّمَ ہٗ: کو بہت گالیاں دینا۔ شاتَمَ ہٗ: ایک دوسرے کو گالی دینا۔

تَشَتَّمَ: گالی کا مستحق ہونا۔ تَشاتَمَ القومُ: ایک دوسرے کو گالی دینا۔ الشَّتِیمَۃ جمع شَتائِم: گالی۔ الشِّتام و الشَّتامَۃ: بدخلق۔ الشَّتّام و الشَّتّامَۃ: گالیاں دینے کا عادی، بہت دشنام دینے والا۔

۲۔ شَتُمَ ـ شَتامَۃً: بدشکل ہونا صفت: شَتِیم۔ الشَّتامَۃ (مص): بدصورتی کے ساتھ بدخلقی۔ الشُّتام و الشُّتامَۃ: بدشکل۔ الشتامۃ: غضبناک شیر۔

◯ شَتَمَ ـ شَتْمًا و شاتَمَ ہٗ: کو گالی دینا، سے سخت کلامی کرنا، سے دشنام طرازی کرنا، کو بدنام کرتے پھرنا، کو جھاڑ جھپاڑ کرنا۔ تَشاتَم: ایک دوسرے کو بدنام کرتے پھرنا، گالی دینا، ایک دوسرے پر لعنتیں کرنا۔ شَتّام: گستاخ، ڈھیٹ، بے شرم، بے حیا، بدتمیز، بے ہودہ، بدلگام، غیر مہذب، غیر مہذبانہ۔ شَتِیم: جس کو گالی دی گئی ہو، بدنام کیا گیا ہو، جس کی توہین کی گئی ہو۔

شتا: شَتا ـ شَتْوًا بالبلد: شہر میں موسم سرما گزارنا۔ ــ المکانَ: میں سردی کے موسم کے دوران ٹھہرنا۔ ــ الشِّتاءُ: سردی پڑنا۔ ــ و شَتِیَ و أَشْتیٰ القومُ: موسم سرما میں داخل ہونا، سردی کے موسم میں خشک سالی کی مصیبت جھیلنا۔ کہتے ہیں: ھذا شیءٌ یُشْتِینی: یہ چیز، میرے لئے موسم سرما میں کافی ہے۔ شَتّیٰ تَشْتِیَۃً بالبلد: کسی شہر میں سردی کا موسم گزرنا۔ ــ ہٗ: کا کسی کے لئے موسم سرما میں کافی ہونا۔ ــ تِ الدنیا فی استعمال العامۃ: بارش ہونا۔ شاتیٰ مُشاتاۃً و شِتاءً الرجلَ: سے موسم سرما پر یا موسم سرما کے لئے معاملہ کرنا۔

◯ شتا ـ شتواً ب: کسی جگہ موسم سرما گزارنا یا کسی جگہ سردیاں کاٹنا۔ ــ: جاڑے میں سوتے رہنا۔ شَتّیٰ: بارش ہونا۔ تَشَتّیٰ ب: کسی جگہ موسم سرما گزارنا، سردیاں کاٹنا، سردیوں میں سوتے رہنا۔ شِتاء جمع أَشْتِیَۃ و شُتِیّ: سردی کا موسم، سردیاں، موسم سرما، سرما، بارشیں، بارشوں کا موسم۔ شَتَوِی: سردی کا، سردی کے موسم کا، سردیوں کا۔ مَشْتیً جمع مَشاتٍ: سردیوں کی رہائشگاہ، سردیاں گزارنے کا مقام، سردیوں کی تفریح گاہ۔ مُشْتیً بمعنی مَشْتیً۔ مشاتٍ: سردی کا، موسم سردی کا۔ تَشَتّیٰ تَشَتِّیًا بالبلد: کسی شہر میں موسم سرما گزارنا۔ ــ المکانَ: کسی جگہ موسم سرما میں ٹھہرنا۔ الشِّتاء جمع أشتیۃ و شُتِیّ: سردی کا موسم ۲۱ دسمبر سے ۳۱ مارچ تک۔ نسبت کے لئے شَتَوِی و شِتَوِی۔ ــ والشَّتا: قحط۔ فاکھۃ الشتاء: آگ۔ الشَّتاۃ و الشَّتْوَۃ: موسم سرما۔

صاحب الشَّتْوَة: وہ شخص جس کے پاس سردی کے موسم میں پناہ ملے۔ الشَّتِیّ: موسم سرما کی بارش۔ الشَّاتِی: موسم سرما کا۔ یَومٌ شاتٍ و غداةٌ شَاتِیَة: سردی کا دن، سردی کی صبح۔ الشَّتْوِی: موسم سرما کی بارش۔ المَشْتَی و المَشْتَاة جمع المَشَاتِی: سردی کا زمانہ، یا جگہ، سرما کے ایام گزارنے کی جگہ۔ هذه مَشَاتِینَا و مَصَایِفُنَا و مَرَابِعُنَا: یہ ہماری سردی گرمی اور بہار گزارنے کی جگہیں ہیں۔

شت: الشَّتُّ جمع شِتَاث واحد شَتَّة (ن): جنگلی اخروٹ۔ (ح): شہد کی مکھیاں، پہاڑ کی چوٹی کا کنگرہ، ہر چیز کی بہت زیادہ تعداد۔

شتر: شَتِرَ - شَتَرًا عینُهُ: آنکھ موٹی ہونا۔ الشُّتْر ج شُتُور: پہاڑ کا کنارہ۔ قناةٌ شَتِرَة: پھٹا ہوا نیزہ۔

شثل: شَثِلَ - شَثَلًا و شَثُلَ - شُثُولَةً ت اصابعُهُ: انگلیوں کا کھردری اور موٹی ہونا۔ شَثْلُ الاصابع: موٹی اور کھردری انگلیوں والا۔ قَدَمٌ شَثْلَة: موٹے گوشت والا پاؤں۔

شثن: شَثِنَ: بمعنی شَثِل۔

شج: ۱۔ شَجَّ - شَجًّا الرأسَ: سرزخمی کرنا، توڑنا۔ کہتے ہیں: فلانٌ یَشُجُّ مرّةً و یأسو مرةً: فلاں کبھی غلطی کرتا ہے کبھی صحیح۔ ــ المفازةَ: بیابان طے کرنا۔ ــ الشرابَ بالماء: شراب میں پانی ملانا۔ ــ المركبُ البحرَ: جہاز کا سمندر کو چیرنا۔ کہتے ہیں: شجَّ الارضَ براحلته: سواری کو بہت تیز چلانا۔ ــ شَجَجًا: زخمی سر والا یا زخم کے نشان والا ہونا۔ صفت: أَشَجّ۔ و شَجِیج جمع شَجّی و مَشْجُوج و مُشَجَّج۔ شَجَّجَهُ: سر کو بہت زخمی کرنا۔ شَاجَّ مُشَاجَّةً و شِجَاجًا و تَشَاجَّ القومُ: ایک دوسرے کے سر کو زخمی کرنا۔ الشَّجَج (مص): پیشانی میں زخم کا نشان۔ الشَّجَّاج: ہوا۔ الشَّجَّاج: خصوصاً سر کو بہت زخمی کرنے والا۔ الشَّجَّة ج شِجَاج: سر کا زخم۔ الشجیج و المُشَجَّج: کھونٹی۔

۲۔ شَجَّجَ علی الأمرِ: کا پختہ ارادہ کرنا۔

○ شَجَّ ـ ہ: کچھ خصوصاً کھوپڑی کو توڑنا، پھاڑنا، دو ٹکڑے کرنا، (ہڈی) توڑنا، پاش پاش کرنا۔ شَجَّة جمع شِجَاج: سر کا زخم، کھوپڑی کا ٹوٹنا (Skull fracture)۔

شجب: ۱۔ شَجَبَ - شَجْبًا ہ: کو کھینچ کر مشغول کرنا۔ (کہتے ہیں: إنك لتشجبني عن حاجتي: تم تو میری توجہ میرے کام سے ہٹاتے ہو)، کو غمگین کرنا۔ ــ شَجِیًا الغرابُ: کوے کا جدائی کی خبر دینا۔ ــ شَجَبًا و شُجُوبًا و شجب ــ شَجَبًا: غمگین ہونا۔ صفت: شَجِب و شَاجِب۔ أَشْجَبَهُ: کو غمگین کرنا۔ تَشَجَّبَ: غمگین ہونا۔ الشَّجْب (مص) ج شُجُوب و أَشْجاب: حاجت، غم واندوہ، رنج و تکلیف جو بیماری یا قتال کی وجہ سے لاحق ہو۔ الشَّاجِبُ من الغِربان: بہت کائیں کائیں کرنے والا کوا۔

۲۔ شَجَبَ ـ شَجَبًا ہ: کو ہلاک کرنا۔ ــ شَجَبًا و شُجُوبًا و شَجِبَ - شَجَبًا: ہلاک ہونا، مرجانا۔ ــ الشیءُ: جاتا رہنا۔

۳۔ شَجَبَ ـ شَجْبًا القِنینةَ بِشِجاب: بوتل کو ڈاٹ سے بند کرنا۔ تَشَاجَبَ الشیءُ: چیز کا مل جل جانا، مخلوط ہونا۔ الشَّجْب (مص) ج شُجُوبٌ و أَشْجاب: گھر کا ستون۔ الشَّاجِب: بہت بکواس کرنے والا۔ الشِّجَاب جمع شُجُب: بوتل وغیرہ بند کرنے کا ڈاٹ، کارک ڈھکنا۔ ــ و الشُّجُب و المِشْجَب (مِشجَب کی جمع مشاجب): کھونٹی، کپڑے ٹانگنے کی کھونٹی، لکڑی کا سٹینڈ جس پر کپڑے رکھے اور پھیلائے جاتے ہیں۔ الشَّجْباء: مشک۔

○ شَجَبَ ـ شَجْبًا و شَجَّبَ ہ: کو تباہ کرنا، برباد کرنا، پر ہلاکت کا حکم سنانا۔ ــ ہ: کی مذمت کرنا، پر سخت تنقید کرنا۔ أَشْجَبَ ہ: کو ایذا دینا، تکلیف میں ڈالنا، دکھ دینا، رنجیدہ کرنا، دکھ پہنچانا۔ شَجْب: تباہی، بربادی، شکست فاش، صفوں میں بھگدڑ مچانا (دشمن)، پیس ڈالنا، کچل ڈالنا۔ شِجَاب جمع شُجُب: دیوار میں لگی کپڑے ٹانگنے کی ہک (کھونٹی)۔ مِشْجَب جمع مَشَاجِب: کپڑے ٹانگنے کی دیوار گیر ہک یا کھونٹی، کپڑوں کی ریک clothes rack

شجر: ۱۔ شَجَرَ ـ شَجْرًا الشجرةَ: درخت کے کچھ حصہ کو پکڑنا۔ شَجِرَ ـ شَجَرًا الرجُلُ: بہت جمعیت والا ہونا۔ شَجَّر النباتُ: پودے کا درخت بننا۔ ــ المكانَ: کسی جگہ درخت لگانا۔ شاجَر شِجَارًا و مُشَاجَرَةً ت الماشیةُ: گھاس اور سبزی کے نہ ہونے سے مویشیوں کا درختوں کے پتوں پر گزارہ کرنا۔ ــ الماشیةَ: مویشیوں کو درختوں کے پتے چرانا۔ أَشْجَرَ المكانُ: کسی جگہ کا درخت اُگانا۔ الشَّجَر جمع أَشْجَار و شَجْراء واحد شَجَرَة جمع شَجَرات: درخت۔ شَجَرَةُ النَّسَب: آباء واجداد کا نسب نامہ۔ ــ الزِّنبَق: پرچم پودا (iris)، سوسن کا درخت (lily)۔ شجرة الحیاة: خیر و شر معلوم کرنے کا درخت جس کا پھل کھانے سے اللہ تعالیٰ نے آدم کو منع کیا تھا۔ کہتے ہیں: فلانٌ شجرةُ خیر: فلاں سے فوائد حاصل کئے جا سکتے ہیں یعنی وہ منبع خیر ہے۔ الشجرة الملعونة: تھور کا درخت۔ الشجرة: اسم مرة۔ مكانٌ شَجِرٌ و شَجِیر و أَشْجَر م شَجِرة و شَجِیرةٌ و شَجْراء: بہت درختوں والی زمین۔ الشجراء: گنجان درخت، گنجان درختوں والی زمین اس کا مقابل مَرْدَاء ہے یعنی وہ زمین جو درختوں سے خالی ہو۔ کہتے ہیں: قطعتُ كل شجراء و مرداء: میں نے ہر زمین طے کی وہ بھی جو گنجان درختوں والی تھی اور وہ بھی جہاں کوئی درخت نہ تھا۔ الشَّجَّار جمع شَجَّارون: درختوں کا ماہر۔ المَشْجَر ج مَشَاجِر: درخت کی جگہ۔ مكانٌ مُشْجِر م مُشْجِرة: بہت درختوں والی جگہ۔ ثوبٌ مُشَجَّر: بوٹے دار کپڑا، کپڑا جس پر درختوں کی شکلیں ہوں۔ اہل چین کی تحریر کو بھی مُشَجَّر کہتے ہیں۔ شجر المَطّاط: ربڑ کا درخت۔ شجر الخُبز: نشاستہ دار پھلوں والا درخت۔

۲۔ شَجَرَ ـ شَجْرًا و شُجُورًا بینهم امرٌ: کوئی امر لوگوں میں زیر بحث ہونا، مختلف فیہ ہونا، متنازعہ ہونا۔ کہتے ہیں: شَجَرَ ما بینهم: وہ آپس میں جھگڑ پڑے۔ ــ شَجْرًا الرجُلَ بالرمح: کو نیزہ مارنا۔ شَاجَر شِجَارًا و مُشَاجَرَةً ہ: سے جھگڑنا۔ تَشَاجَر القومُ: لوگوں کا آپس میں جھگڑنا، آپس میں گتھنا۔ تَشَاجَرُوا بالرماح: وہ آپس میں نیزوں سے لڑے۔ اِشْتَجَرَ القومُ: قوم کا آپس میں جھگڑا کرنا۔ الشَّجْر (مص) جمع أَشْجار و شُجُور و شِجار: اختلافی بات۔ رِماحٌ شَوَاجِر: مختلف ضربوں والے نیزے۔

۳۔ شَجَرَ ـ شَجْرًا الشیءَ: کو باندھنا، جوڑنا، مربوط کرنا۔ ــ البیتَ: گھر کے ستون لگانا۔ ــ النباتَ: پودے کی جھکی ہوئی ٹہنیوں کو اونچا کرنا۔ شَجَّرَ النخلَ: ٹوٹنے کے خوف سے کھجور کے خوشہ کو ٹہنی پر رکھنا۔ تَشَاجَر الشیءُ: کے بعض کا بعض میں مل جانا۔ اِشْتَجَرَ الرجُلُ: ٹھوڑی کے نیچے ہاتھ رکھ کر کہنی کا سہارا لینا۔ الشَّجْر ج أَشجار و شُجُورٌ و شِجار: ٹھوڑی یا دونوں جبڑوں کے درمیان کا حصہ۔ الشُّجْرة: چاہ زنخداں۔ الشِّجَار: ہودہ کی لکڑی، چھوٹی پالکی جو اوپر سے کھلی ہو۔ الشِّجار بمعنی شِجَار۔ ــ ج شُجُر: دروازہ

کے پیچھے لگانے کی لکڑی، کنوئیں کی لکڑی۔
المَشْجَرِ مَشَاجِر: ہودہ کی لکڑی، چھوٹی پالکی جو اوپر سے کھلی ہو۔ المِشْجَر ج مَشَاجِر: بمعنی مَشْجَر: کپڑوں کا ریک۔

۴۔ شَجَرَ ۔ شَجْراً فلاناً: کو منع کرنا، روکنا۔ کہتے ہیں: ماشَجَرَكَ عن كذا: یعنی تمہیں کس چیز نے ایسا کرنے سے روکا۔ اِشْتَجَرَ نومُه: نیند کا دور ہونا۔ اِنْشَجَرَ نومُه: نیند کا دور ہونا۔ الشَواجِر: مشاغل وموانع۔ الشَجِير: اجنبی اونٹ یا آدمی۔

۵۔ شَجَرَ ۔ شَجْراً فَمَهُ: کا لکڑی سے منہ کھولنا۔ — الدابةَ: جانور کو ٹھہرانے کیلئے لگام کو زور سے مارنا کہ وہ منہ کھول دے۔ الشَجْر جمع اَشْجَار و شُجُور و شِجار: منہ کا وہ حصہ جو بند کرتے وقت ظاہر ہو۔ الحروفُ الشَجْرِية: ش، ض اور ج یا ش، ج، ق، ک اور ی۔ الشِجَار جمع شُجُر: وہ لکڑی جو بکری کے بچہ کے منہ میں لگائی جاتی ہے تاکہ وہ دودھ نہ پی سکے۔

۶۔ اِشْتَجَرَ الرجُلُ: آگے بڑھنا، جلد خلاصی پانا۔ اِنشجر: جلد خلاصی پانا، نجات پانا۔

۷۔ الشِجَار ج شُجُر: اونٹ کا داغ۔ الشَجِير: تلوار، بُرا ساتھی۔

○ شَجَرَ ۔ شَجْراً: ہونا، واقع ہونا، وقوع میں آنا، روپذیر ہونا، (عام بے چینی، گڑبڑ) کا اچانک پھیلنا، بڑھنا۔ شَاجَرَ ہ/مع: کے ساتھ لڑنا، جھگڑنا، بحث کرنا۔ تَشَاجَرَ: ایک دوسرے سے جھگڑنا، لڑنا، بحث کرنا۔ — مع: سے جھگڑنا، بحث کرنا لڑنا۔ شَجَر: اسم جنس واحد شَجَرة جمع اشجار: درخت، چھوٹی جھاڑیاں، جھاڑیاں۔ شَجَرة جمع شَجَرَات: درخت، چھوٹی جھاڑی، جھاڑی۔ شَجِر: لکڑی کا، درختوں سے بھرا ہوا، جنگل پوش، جنگل والا، بنوں والا۔ شَجِير جمع شُجَراء: بُرا ساتھی، برا ساتھ۔ شُجَيرة جمع شُجَيرات: چھوٹی جھاڑی، جھاڑی۔ شِجار: چوبی بلی، چٹخنی، کھٹکا۔ اَشْجَر م شَجْراء: لکڑی کا، درختوں سے بھرا ہوا، جنگل پوش۔ تَشْجِير: شجر کاری، جنگل بنانا، بن بنانا (afforestation)۔ شِجار: لڑائی، جھگڑا، بحث مباحثہ۔ مُشَاجَرة: لڑائی، جھگڑا، بحث۔ مُشَجَّر: پودوں کی شکلوں والا اور شاخ دار (کپڑا)۔ مُشْجِر: جنگل پوش، بہت درختوں والا۔

شجع: ا۔ شَجُعَ ۔ شَجَاعَةً: بہادر شجاع نڈر ہونا۔ — شَجَعَهُ: پر بہادری میں غالب ہونا۔ شَجَّعَ ہ: کو قوی دل بنانا۔ — ہ علی الأمر: کو پر جرأت دلانا۔ شَاجَعَ ہ: سے دلیری میں مقابلہ کرنا۔ تَشَجَّعَ: بہادر بننا، بہادری کا اظہار کرنا۔ الشُجَاع و الشَجَاع و الشِجَاع جمع شُجْعان و شِجْعان و شِجَاع و شُجَعَاء و شُجْعَة و شِجْعَة و شَجَعَة: دلیر، بہادر، جرأت والا، بڑے دل گردہ والا۔ الأَشْجَع م شَجْعَاء جمع شُجْع: اسم تفضیل: (سے) زیادہ بہادر، سب سے زیادہ بہادر، بہادر ترین، بہادر، شیر، پیش پیش رہنے والا اونٹ۔ الشَجِع: بہادر۔ الشَجِيع ج شُجْعَان و شِجَاع و شُجَعَاء و اَشْجِعَة م شجيعة ج شَجَائِع و شِجَاع و شُجُع: بہادر، دلیر، نڈر۔ الشَجَاعَة (مص): جرأت، دلیری، منچلا پن خوف کے وقت دل کی مضبوطی۔

۲۔ شَجِعَ ۔ شَجَعاً: لمبا ہونا۔ صفت: أَشْجَع م شَجْعَاء۔ رَجُلٌ شَجْعَةٌ و شُجْعَة: لمبا، بے ڈول آدمی۔ الأَشْجَع: لمبا۔ الشَجِع: پاگل اونٹ۔ جملٌ شَجِعُ القوائِم: جلد جلد قدم اٹھانے والا اونٹ۔

۳۔ الشُجُع (ز): درخت کی جڑیں۔ رجُلٌ شُجَعَةٌ و شُجْعَة: عاجز، بزدل۔ الشُجَاع و الشِجَاع جمع شُجْعان و شِجْعان و أشجعة (ح): ایک قسم کا سانپ، الأشجع: ایک قسم کا سانپ، زمانہ۔ — والإشْجَع (ع ا): الاشاجع کا واحد، انگلیوں کی جڑ یا ہتھیلی کی پشت کی رگ۔ المُشَجَّع: بہت ہی پاگل۔

○ شَجُعَ ۔ شَجَاعَةً: باہمت، دلاور، جرأت مند، بہادر، نڈر، بے خوف، منچلا، جواں مرد، شجاع ہونا۔ شَجَّعَ ہ علی: کو کی جرأت دلانا، کی ہمت بڑھانا، کا جی بڑھانا (کچھ کرنے پر) کی ہمت افزائی کرنا (کچھ کرنے پر)۔ — ہ، ہ: کی مدد کرنا، تائید کرنا، پشت پناہی کرنا، کو ترقی دینا، کے لئے کام کرنا، کو تقویت پہنچانا، بڑھانا، فروغ دینا۔ تَشَجَّعَ: کمر ہمت باندھنا، ڈر دور کرنا، اپنے آپ کو نڈر ظاہر کرنا، جرأت مند ہونا۔ شُجَاع: ہیرو۔ شجاعة: جسارت۔ اشجع: نڈر۔ مُشَجِّع: ہمت بڑھانے والا، (کے لئے) کام کرنے والا، تقویت پہنچانے والا، حامی، مددگار، مؤید۔

شجم: الشَجَم: ہلاکت۔ الشُجُم: ہلاکتیں، مصائب۔ لمبی اور بڑی مصیبتیں۔

شجن: ا۔ شَجَنَ ۔ و شَجِنَ ۔ شَجْناً و شُجُوناً: غمگین ہونا صفت: شَاجِن۔ شَجَنَ ۔ شَجْناً و شُجُوناً ہ: کو غمگین کرنا۔ شُجُونَاتُ الحمامةُ: فاختہ کا درد بھری آواز نکالنا۔ شَجَّنَ ہ: کو غمگین کرنا۔ أَشْجَنَ ہ: کو غمگین کرنا۔ تَشَجَّنَ: غمگین ہونا۔ — الأمرَ: معاملہ کو یاد کرنا۔ الشَجَن (مص) ج شُجُون و أَشْجان: غم، اندوہ، خواہش نفس۔

۲۔ أَشْجَنَ الكرمُ: انگور کی بیل کا الجھا ہوا اور گنجان ہونا۔ تَشَجَّنَ الشَجَرُ: درخت کا گنجان اور گھنا ہونا۔ الشَجْن جمع شُجُون و الشَاجِنَة ج شَوَاجِن: وادی کا راستہ یا اس کا بالائی حصہ۔ الشَجَن ج شُجُون و أشْجَان و الشِجْنَة و الشَجْنَة و الشُجْنَة ج شِجَن و شُجَن و شِجْنَات و شُجُنات و شُجَنَات: الجھی ہوئی پیچیدہ ٹہنی ہر چیز کی شاخ۔ کہتے ہیں: الحديثُ ذو شُجُون: بات میں بات نکلتی ہے۔

۳۔ تَشَجَّنَ: حرکت کرنا۔

۴۔ الشِجْنَة ج شِجَن و شُجَن و شِجْنَات و شُجُنَات و شُجَنَات: پہاڑ کی دراڑ، شگاف۔

شجا: ا۔ شَجَا ۔ شَجْواً و أَشْجَى إشْجَاءً الرجُلَ: کو غمگین کرنا، خوش کرنا (ضد) اُکسانا، کا گلا گھونٹنا (ضد)۔ شَجِيَ ۔ شَجاً: غمگین ہونا۔ — بالشجا: حلق میں ہڈی اٹک جانے سے گلا گھٹنا۔ عَلَيكَ بالكظمِ و إن شَجِيتَ بالعظمِ: ضبط وتحمل سے کام لے اگرچہ تیرے حلق میں ہڈی اٹک گئی ہو۔ تَشَاجَى: غم کا اظہار کرنا۔ الشجا: غم، رنج اندوہ: حلق میں پھنسی ہوئی ہڈی وغیرہ، گلے کی پھانس۔ الشَجْو (مص): غم، رنج، گریہ وزاری کا ایک دور کہتے ہیں: بكى فلان شَجْوَهُ و بكت الحمامةُ شَجْوَهَا: فلاں کچھ دیر رویا، فاختہ نے کچھ دیر درد بھری آواز نکالی۔ مفازةٌ شجواء: دشوار گزار بیابان۔ الشَجِي و الشَجِيّ م شَجِيَة و شَجِيَّة: غمگین، فکرمند نسبت شَجَوِيّ: ضرب المثل ہے: ويل للشجّي من الخلّي و يا ويلَ الشجيّ من الخلّي: یہ اس وقت کہتے ہیں جب آدمی کا ساتھی برا ہو۔ جسے کوئی غم نہ ہو وہ غمگین شخص کی مصیبت میں کوئی مدد نہیں کرتا بلکہ اسے ملامت کرتا ہے۔

۲۔ شَجِيَ ۔ شَجًا الغريمُ عنه: سے قرض خواہ کا چلا جانا۔ أشْجَى الغريمَ او السائلَ: قرضخواہ یا سائل کو حسب منشا دے دینا۔ الشَجْو: حاجت، ضرورت کہتے ہیں لہ عندی شَجْوٌ: اسے مجھ سے ضرورت ہے۔

شجا: تاثر، احساس، جذبہ، رقت انگیزی، دلگداز کیفیت۔ شَجِی: غمگین، رنجیدہ، پریشان، افسردہ، مغموم، مصیبت میں مبتلا، تشویش مند، خوفناک، ڈراونا، دل ٹکڑے ٹکڑے کر دینے والا، رقت انگیز۔ مُشْجٍ: جذبات ابھارنے والا، رقت انگیز، دل گداز، دردناک۔

شح: ١- شَحَّ ـُ شَحًّا و شِحًّا و شُحًّا بالشيء و علي الشيء: میں بخل کرنا، کا لالچ کرنا، کی حرص کرنا۔ عوام کہتے ہیں: شَحَّ ماءُ الينبوع أو ماء النهر: چشمے یا دریا کا پانی کم ہو گیا اور موسم خزاں میں پانی کی کمی کے دنوں کو ایام الشحائح کہتے ہیں۔ شَاحَّ بالشيءِ علي فلان: کسی سے کسی چیز پر بخل کرنا۔ تَشَاحَّ القومُ علي الامر و فيه: کسی چیز کے بارے میں آپس میں بخل کرنا۔ الشَحّ (مص) بخیل۔ الشَحَاح: کنجوس، حریص، لالچی۔ ـــ من الأرض: وہ زمین جو بغیر زیادہ بارش کے پانی نہ بہائے۔ زَنْدٌ شَحَاحٌ: آگ نہ دینے والی چقماق۔ ماءٌ شَحَاح: تھوڑا پانی۔ الشَحِيح ج شِحَاح و أَشِحَّة و أَشِحَّاء م شَحِيحَة ج شَحَائِح: کنجوس، بخیل، حریص، لالچی۔ إبلٌ شَحَائِح: کم دودھ والی اونٹنیاں۔

٢- شَاحَّ مشاحَّةً ہٗ: سے جھگڑا کرنا، سے سختی کرنا۔ کہتے ہیں: لا مَشَاحَةَ في الأمر: یعنی یہ صاف اور کھلا معاملہ ہے اس میں کوئی جھگڑا نہیں۔ تَشَاحَّ الخصمان في الجدل: دونوں فریقوں میں سے ہر ایک کا غالب ہونے کا ارادہ کرنا۔ ـــ علي الشيء: ہر ایک کا کوئی چیز حاصل کرنے کی خواہش کرنا۔

٣- شَحْشَحَ البعيرُ: اونٹ کا آواز کو پھرانا۔ ـــ الصُرَدُ: ممولے کا آواز نکالنا۔ ـــ الطائرُ: پرندہ کا جلدی سے اڑ جانا۔ ـــ منه: سے ڈرنا۔ الشَحْشَح: وسیع بیابان، بہادر آدمی، غیرت مند، خوش بیان، بکھیرار۔ ـــ و الشَحشاح: بخیل، بے خیر، بدخلق، کوئی کام ہمیشہ کرنے والا۔ الشَحْشَحَان: بخیل، غیرت مند، لمبا۔ المُشَحْشَح و المُشَحْشِع: بے خیر شخص، بے فیض آدمی۔

شَحَّ ـَ: کنجوس، بخیل، لالچی، حریص، طامع ہونا یا ہو جانا۔ ـــ ب/علي: میں کنجوسی کرنا، کو کم خرچ کرنا، میں کفایت سے کام لینا۔ (علي) کے بارے میں۔ ـــ ب/علي: کا لالچی، حریص ہونا۔ ـــ: کم پڑ جانا، کم ہو جانا، سمٹنا، گھٹتے گھٹتے بالکل کم رہ جانا۔ شَاحَّ ب علي: سے بچھڑ کرنا، روک رکھنا۔ الايام الشحائح

وہ دن جن میں بارش نہ ہو، خشک موسم۔ لامَشَاحَةَ في ذلك: یہ ناقابل تردید ہے۔ لامَشَاحَةَ أن: یہ بات ناقابل تردید ہے کہ......، یقیناً، حتمی طور پر۔

شحب: شَحَبَ ـُ و شَحُبَ ـُ و شَحِبَ شُحُوبَةً و شُحُوبًا لونُهٗ: بھوک یا بیماری وغیرہ سے چہرہ کا رنگ بدلنا۔ الشاحب (فا): لاغر و دبلا یا متغیر رنگ والا۔ شاحبُ اللون: متغیر رنگ والا۔ شاحبُ الجسم: لاغر و دبلے جسم والا۔

شَحَبَ ـُ شُحُوبًا و شَحُبَ ـُ شُحُوبَةً و شُحِبَ: پیلا، زرد، کمزور، نقیہ، دبلا، لاغر، بے چربی والا، اترے ہوئے منہ والا ہونا یا ہو جانا، بیمار دکھائی دینا، کمزور سا، بیماروں سا نظر آنا۔ شُحوب: پیلا پن، چہرے کی زردی، چہرے کی بے رونقی، لاغری، دبلا پن۔ شَاحِب: پیلا، زرد، کمزور، نقیہ، دبلا، بیمار، کمزور سا، اترے ہوئے چہرے والا، بے رونق، مدھم (روشنی)، پھیکا، ہلکا، صوفیانہ، زرد (رنگ)۔

شحث: شَحَثَ ـَ شَحْثًا المُدْيَةَ: چھری تیز کرنا۔

شَحَتَ (= ثحذ): بھیک مانگنا۔ شَحَّات: بھکاری۔ شحات العين: گوہانجنی (sty)۔

شحج: شَحَجَ ـِ شَحِيجًا و شُحَاجًا و شَحَجَانًا و تَشْحَاجًا و تَشَحَّجَ البغلُ او الغرابُ: خچر کا ہنہنانا، کوے کا کائیں کائیں کرنا یا اس کی آواز کا بھاری ہونا۔ شُحَاجُ و شَحِيجُ البغل او الغراب: خچر کی ہنہناہٹ، کوے کی کائیں کائیں۔ الشَحّاج و الشَاحِج (ح): جنگلی گدھا۔ بنات شَحَّاج و بنات شاحِج: خچریں۔ الشَواحِج (ح): کوے۔ المِشْحَج: جنگلی گدھا، گورخر۔

شحذ: ١- شَحَذَ ـَ شَحْذًا السكّينَ و نحوه: چھری وغیرہ تیز کرنا۔ شَحُوذ و شَحِيذ: تیز کی ہوئی چھری وغیرہ۔ ـــ الجوعُ معدتَهٗ: سخت بھوک لگنا۔ ـــ ہٗ ببصرِه: کو گھورنا۔ ـــ الشيءَ: کو چھیلنا۔ ـــ في التسول: مانگنے میں بہت اصرار کرنا۔ کہتے ہیں: هو يشحذ الناسَ: وہ لوگوں سے لیچڑپن سے مانگتا ہے۔ ـــ الدابّةَ: جانور کو سختی سے ہانکنا۔ ـــ ہٗ: کو ہٹانا، دور کرنا۔ شَاحَذَہٗ: سے تلوار وغیرہ تیز کرنے میں مقابلہ کرنا، سے مراسلت کرنا۔ أَشْحَذَ السكّينَ: چھری تیز کرنا۔ تَشَحَّذَہٗ: کو ہٹانا، دور کرنا۔ ـــ الرجلُ: مانگنے میں لیچڑپن اختیار کرنا۔ الشَحَّاذ ج شَحَاذَة و شَحَّاذون: بھکاری، گداگر، سوالی۔ الشِحَاذَة: گداگری کا پیشہ۔ الشَحْذان و الشَحَذان: بھوکا، ہانکنے والا، ہلکا چلنے

والا۔ رجلٌ شُحْذُوذٌ: تیز اور غصہ کے وقت طیش میں آنے والا۔ المِشْحَذ: چھری چاقو تیز کرنے کی سان، تیز ہانکنے والا۔ المِشحاذ ج مَشَاحِيذ: ٹیلہ، پہاڑ کی چوٹی۔ المَشْحَذَة: تیز کرنے کا نوکدار ذریعہ۔ کہتے ہیں: هذا الكلام مَشْحَذَةٌ للفهم: یہ کلام فہم کو تیز کرنے والا ہے۔

٢- الشَحَّاذ (طب): گوہانجنی۔

شحر: ١- شَحَرَ ـَ شَحْرًا: منہ کھولنا۔

٢- الشَحْر (مص): پانی بہنے کی جگہ، وادی کا درمیان۔ ـــ و الشِحْر: کنارہ، ساحل۔ شَحْر و شِحْر عمان: عمان و عدن کے مابین ساحل سمندر۔ الشِحْرَة: تنگ ساحل۔ الشَحَّار عند العامة: آتش فشانی یا ریتلی زمین، کالک، اس سے فعل بنا کر کہتے ہیں۔ شَحَّرَہٗ فَتَشَحَّر: اس نے اس پر کالک ملی تو وہ اس سے لتھڑ گیا۔ اس سے اسم شِحتلو ہے۔ (سریانی) الشَحْرُور ج شَحَارِير: نیز اسے الشُحْرُور بھی کہتے ہیں: ترغہ (پرندہ)۔ المَشْحَرَة: کوئلے بنانے کا گودام۔

شَحَّرَ ہٗ: کو کالک سے سیاہ کرنا۔ مَشْحَر: لکڑی کے کوئلہ کی بھٹی یا گودام۔ مَشْحَرِي: لکڑی کے کوئلہ کا برزہ۔ مُشَحَّر: دھوئیں سے کالا، کالا سا۔

شحز: شَحِزَ ـَ شَحَزًا: گھبرانا، خوفزدہ ہونا۔

شحص: أَشْحَصَ ہٗ: کو تھکا دینا۔ ـــ ہٗ من المكان و شَحَّصَہٗ عنه: کو کسی جگہ سے دور کرنا، بیدخل کرنا، جلاوطن کرنا۔

شحط: ١- شَحَطَ ـَ شَحْطًا و شَحَطًا و شُحُوطًا و مَشْحَطًا الاناءَ: برتن کو بھرنا۔ ـــ اللبنَ: دودھ کا پانی بڑھانا، زیادہ کرنا۔

شحط: ١- شَحَطَ ـَ شَحْطًا و شَحَطًا و شُحُوطًا و مَشْحَطًا فلانًا: سے آگے بڑھنا اور دور ہونا۔ ـــ ہٗ عند العامة: کو ہٹانا، دور کرنا۔ ـــ المكانُ: جگہ کا دور ہونا۔ شَحَطَ ـُ شَحْطًا المكانُ: جگہ کا دور ہونا۔ أَشْحَطَ ہٗ: کو دور کرنا۔ الشَحْط و المِشْحَط: وہ لکڑی جس پر انگور کی بیل زمین سے اٹھا کر لٹکائی جائے۔ عوام اسے ''مسوک'' کہتے ہیں۔ منزلٌ شَاحِطٌ: دور کی منزل۔ الشَحَّاط: دور۔ شَواحِطُ الأَوْدِية: دور کی وادیاں۔ الشَوْحَطَة: لمبی گھوڑی۔

٣- شَحَطَ ـَ شَحْطًا و شَحَطًا و شُحُوطًا و مَشْحَطًاتِ العقربُ الرجلَ: بچھو کا آدمی کو ڈنک مارنا، ڈسنا۔ ـــ الجَمَلَ: اونٹ کو ذبح کرنا۔ شَحَط ـِ شَحْطًا الجملَ: اونٹ کو ذبح کرنا۔ شُحِطَ

بـالدم: خون میں تھڑنا، آلودہ ہونا۔ شَحَطَ ہُ: کو خون سے لتھیڑنا، آلودہ کرنا۔ تَشَحَّطَ بالدمِ: خون میں لتھڑنا، خون آلود ہونا۔ الشَّحط (مص): خون وغیرہ سے آلودگی۔

۴۔ شَحَطَ - شَحْطاً ہُ علی الارض: کو زمین پر گھسیٹنا (سریانی)۔ ــ عودَ الثقاب: ماچس کی تیلی جلانا۔ الشَّحطَة و الشَّحِیطَة: ماچس کی تیلی، دیا سلائی۔ الشَّحَاطَة: گھروں میں پہنی جانے والی جوتی۔ (عام لوگوں کی زبان میں)۔

۵۔ شَحَطَ - شَحْطاً و شَحَطاً و شُحُوطاً و مَشْحَطاً الطائرُ: پرندہ کا بیٹ کرنا۔ الشَّحط: پرندے کی بیٹ۔

۶۔ الشَّاحُوطَة (ب): نہانی۔ ــ عند العامة: نزع کے وقت تیز تیز سانس خرانوں کے ساتھ۔

⑦ شَحَطَ - شَحْطاً: دور ہونا۔ ــ ہ: دیا سلائی جلانا: ــــ: جہاز کا ساحل پر چڑھ جانا، ریتلے کنارہ سے جالگنا۔ شَحَّط: جہاز کا ساحل پر چڑھ جانا، ریتلے کنارہ سے جالگنا۔ ــ ہ: جہاز کو ریتلے ساحل سے لگا دینا، یا اس پر چڑھا دینا۔ شَحْطة جمع شَحْطات: (وردی پر) فیتی، ڈوری۔ شَحَّاطَة جمع شحاطات: ماچس۔ شحیطة: ماچس۔ شَاحِط: دور، بعید، دور افتادہ، ساحل پر چڑھا ہوا۔

شحك: شَحَكَ - شَحْكاً الجدیَ: بکری کے بچے کے منہ میں تھوتھنی لگانا۔ الشِّحَاك: تھوتھنی۔

شحل: شَحَّلَ الکرمَ: انگور کی بیل کی شاخوں کو تراشنا۔ اسے فصیح زبان میں قضب کہتے ہیں۔

شحم ۱۔ شَحَمَ - شَحْماً ہُ: کو چربی کھلانا۔ شَحُمَ - شَحَامَةً: بہت چربی دار ہونا، موٹا ہونا صفت: شَحِم۔ شَحِمَ - شَحَماً: چربی کی خواہش کرنا صفت: شَحِم ــ ــ شُحُوماتِ الناقةُ: اونٹنی کا لاغری کے بعد موٹا ہو جانا۔ شَحَّمَ القومَ: لوگوں کو چربی کھلانا۔ اَشْحَمَ: بہت چربی والا ہونا۔ ــ القومَ: کو چربی کھلانا۔ الشَّحم: جس کے ایک ٹکڑے کو شَحْمة کہا جاتا ہے۔ ج شُحُوم: چربی۔ الشاحِم: چربی فروش۔ رجُلٌ شاحِمٌ لاحِمٌ: چربی اور گوشت سے بھرا ہوا آدمی یا چربی اور گوشت بہت کھلانے والا۔ الشحّام: چربی فروش، لوگوں کو بہت چربی کھلانے والا۔ الشَّحْمَة: چربی کا ٹکڑا۔ شَحْمَةُ الارض: سانپ کی چھتری۔ ــ العین: آنکھ کا ڈھیلا۔ ــ الأُذنِ (ع ا): کان کی لو۔ ــ الرُّمّان: انار کے اندر دانوں کے بیچ میں باریک چھلکا۔ ــ المَرْج: ایک بوٹی جو دوائی کے طور پر کام آتی ہے۔ ضرب المثل ہے: ما کل بیضاء شحمة ولا کل سوداء تمرة: جس کا یہ مفہوم ہے کہ ہر چمکدار چیز سونا نہیں ہوتی۔ الشَّحِم: تھوڑے رس والا انگور۔ الشَّحَم: بے جا غرور، جھوٹی شان، اکڑ، اکڑفوں، ہیکڑی، خود پسندی، تکبر۔ الشَّحِیم: فربہ، موٹا۔ المُشْحِم و المُشْحِم: اپنے گھر میں بہت چربی رکھنے والا، بہت گری والا پھل (عام زبان میں)۔ المُشَحَّم و المَشْحُوم: چربی سے بنائی ہوئی چیز، چربی سے تیار کردہ شے۔

۲۔ الشَّحِیم و الشَّحِیمَة: موارنہ و سریانیوں کی نمازوں کی کتاب۔

⑬ شَحُمَ - شَحَامَةً: چربی دار ہونا یا بن جانا۔ شَحَّمَ ہ: کو گریس لگانا، کو تیل دینا۔ شَحْم جمع شُحُوم و شحومات: مشین کا تیل، گریس، چربی، (پھل کا) گودا۔ شَحْمِي: چربی دار۔ شَحِم: گودا دار پلپلا (پھل)۔ مِشْحَمَة جمع مَشَاحِم: گریس کا ڈبہ۔ تشحیم: تیل دینا، گریس لگانا، oiling (of اورlubrication greasing machine)۔ زیوت التشحیم: مشین کے تیلlubricants۔ مُشَحَّم: چربی، چربی دار، گریس دار۔ مُشْحِم: گودا دار، پتلے گودے کا، پلپلا (پھل)۔

شحن: ۱۔ شَحَنَ - شَحْناً السفینةَ: کشتی بھرنا، پُر کرنا۔ ــ المدینة بالخیل: شہر کو گھوڑوں سے بھرنا۔ اَشْحَنَ المکانَ: جگہ بھرنا۔ الشَّحن (مص): (عند البحریة و شرکات سکک الحدید و اصحاب السّیارات الکبیرة): سامان جو کشتیوں، جہازوں، ریل کے ڈبوں یا ٹرکوں میں بار کیا جاتا ہے۔ سَیّارةُ الشَّحن: ٹرک۔ الشِّحْنَة جمع شِحَن: بارِ جہاز، جہاز کی کھیپ، جہاز وغیرہ سے جانے والا مال، بندھے ہوئے گھوڑے۔ (کہتے ہیں: بالبلد شِحْنةٌ من الخیل: شہر میں بندھے ہوئے گھوڑے ہیں)۔ جانوروں کے لئے ایک دن رات کا چارہ یا رسد۔ شِحْنَةُ البلد: پولیس۔ مرکبٌ شاحِنٌ: سامان سے لدا ہوا جہاز یا کشتی۔ الشَّاحِنة جمع شَاحِنات: مال گاڑی کا ڈبہ، ریل گاڑی کا ایک ڈبہ جس میں مسافر بیٹھتے ہیں۔ اسے حافلة بھی کہتے ہیں۔

۲۔ شَحَنَ - شَحْناً الرجُلَ: کو دھتکارنا، نکالنا، دور کرنا۔ ــ و شَحِنَ ــ شُحُوناً الکلابُ: کتوں کا شکار کے پیچھے دور تک نکل جانا مگر شکار نہ کرنا۔

۳۔ شَحِنَ - شَحَناً علیه: سے کینہ رکھنا۔ شَاحَنَ ہُ: سے بغض و عداوت رکھنا۔ تَشَاحَنوا: آپس میں بغض و کینہ رکھنا، ایک دوسرے سے بغض و کینہ رکھنا۔ الشَّحْنَاء: دشمنی، کینہ، بغض۔ الشِّحْنَة ج شِحَن: دشمنی۔ عدوٌّ مُشاحِن (فا): سخت دشمنی اور بغض رکھنے والا دشمن۔

۴۔ اَشْحَنَ السیفَ: تلوار کو میان میں ڈالنا، سونتنا (ضد)۔ ــ له بسهم: کو تیر مارنے کے لئے تیار ہونا۔ ــ الصبیُّ: بچہ کا رونے کے لئے تیار ہونا۔

⑤ شَحَنَ - شَحْناً ہ ب: کو سے بھرنا۔ ہ ب: جہاز وغیرہ پر مال لادنا، جہاز میں مال بھرنا، لادنا۔ ــ ہ: (سامان) لادنا، کو (جہاز وغیرہ کے ذریعے) بھیجنا، بذریعہ (جہاز ریل وغیرہ) ارسال کرنا۔ ــ ہ ب: کو سے لادنا۔ ــ ہ: کو ہانکنا، ہانک کر لیجانا، لیجانا، کا پیچھا کرنا، تعاقب کرنا، رگیدنا، کھدیڑنا، کو دھکیلنا، دور کرنا۔ شَاحَنَ ہُ: سے نفرت کرنا، سے جھگڑنا، بحث کرنا، لڑنا۔ اَشْحَنَ ہ ب: کو سے بھرنا، پر کچھ لادنا، کو کے ذریعے بھیجنا۔ تشاحن: ایک دوسرے سے نفرت کرنا، جھگڑنا، باہم منافرت کرنا۔ شَحْن: لادنا، بھیجنا، (بذریعہ ریل جہاز وغیرہ)۔ جہاز کے ذریعے بھیجا ہوا مال، جہاز کی کھیپ، بارِ جہاز، جہاز وغیرہ کے ذریعے جانے والا مال، جہاز میں لدنے والا مال (lading)، بوجھ، بار، لادنا، لیجایا ہوا مال۔ بُولِیْصَةُ الشحن: جہاز میں لدنے والے مال کی فہرست۔ سیّارة الشحن: ٹرک، لاری۔ شَحْنَة جمع شَحنات: جہاز وغیرہ کے ذریعہ جانے والا مال۔ شِحْنه: پولس، پولس فورس۔ شَحْناء: بغض، کینہ، نفرت، دشمنی، عداوت۔ مُشَاحَنَة جمع مُشاحنات: بغض، کینہ، نفرت، عداوت، دشمنی، جھگڑا، باہمی منافرت، نزاع۔ شَاحِن: لدا ہوا۔ شَاحِن المُرَکم: بیٹری چارجر۔ شَاحِنة جمع شَاحِنات: ٹرک، لاری۔ مَشْحُون: لدا ہوا (خصوصاً جہاز) چارج شدہ (برق)۔ مشحونات: جہاز وغیرہ میں لدا ہوا مال، جہاز کے ذریعہ لیجایا جانے والا یا جانے والا مال۔

شحا: شَحَا - شَحْواً الرجُلُ: منہ کھولنا، قدموں کو دور دور رکھنا۔ ــ اللجامُ فمَ الفرسِ: لگام کا گھوڑے کے منہ کو کھولنا۔ ــ الفمُ: منہ کھلنا۔ اَشْحَی فاهُ: کا منہ کھولنا۔ شَحَّی تَشْحِیَةً فوهُ: منہ کھلنا۔

شَحّى عليه: کے بارے میں زبان درازی کرنا۔
شَحا: ہر وسیع وکشادہ شے۔ الشَحو: اندر۔
شَحوَة: اسم مرة، قدم۔ کہتے ہیں: فرسٌ بعيدُ
الشحوة: دور دور قدم رکھنے والا گھوڑا۔ رجلٌ بعيد
الشحوة فی مقاصده: اپنے ارادوں میں عالی حوصلہ
آدمی۔ الشَحوَاء: چوڑا کنواں۔
شَحِيَ يَشْحَى شَحْيًا: بمعنی شحا۔

شخ: ا۔ شَخَّ ۔ شَخًّا: پیشاب کرنا۔ ۔۔ فی النوم:
نیند میں خراٹے لینا۔ ۔ اللبنُ: دوہنے کے وقت دودھ
سے آواز نکالنا۔
۲۔ شَخْشَخَ ببَوْله: پیشاب کی دھار کو دور پھینکنا۔ صفت:
شَخشاخ۔ ۔ت الناقةُ: اونٹنی کا بیٹھے بیٹھے سینہ
ابھارنا۔ الشَخْشَخَة (مص): ہتھیاروں کی جھنکار،
کاغذیا نئے کپڑے اور ہر خشک چیز کی آواز۔
○ شَخَّ ۔ شَخًّا: پیشاب کرنا۔ شَخّ: پیشاب۔
شَخاخ: پیشاب۔ مِشَخَّخَة: عوامی پیشاب
خانہ public lavatory۔

شخب: ا۔ شَخَبَ ۔ُ شَخْبًا و مَشْخَبًا اللبنَ:
دودھ دوہنا۔ ۔ اللبنُ: دودھ کا بہنا۔ ۔ت او داجُ
القتيل دماً: مقتول کی رگوں کا خون بہنا۔ اِنْشَخَبَ:
دوہا جانا۔ الشَخْب (مص): خون۔ ۔ و الشُخْب:
دوہتے وقت دودھ کی دھار۔ الشُخْبَة جمع شِخَاب:
دودھ کی دھار۔ الشِخَاب: دوہتے وقت کا دودھ۔
الأُشْخُوب ج أشاخيب: تھنوں سے دودھ نکلنے کی
آواز۔ وَدَجٌ شَخِيب: خون بہانے والی گردن کی
کٹی ہوئی رگ۔
۲۔ الشِنْخَاب و الشُنْخُوب و الشُنْخُوبَة جمع
شَنَاخِيب: پہاڑ کی چوٹی۔
○ شَخُبَ ۔ شَخْبًا: بہنا، زور سے نکلنا، پھوٹ نکلنا۔

شخت: ا۔ شَخُتَ ۔ شُخُوتَةً: چھریرے بدن والا
ہونا صفت: شَخْت و شَخَت جمع شِخات: کہتے
ہیں: هو شَخْتُ العطاء: وہ کم داد و دہش والا ہے۔
هو شختُ الخُلق: وہ کمینہ خصلت ہے۔ شَخَّتَ
هُ اليه: کو تک پہنچانا۔ الشَخْت و الشِخِّيت و
الشَخِيت و الشِخْتِيت: بلند غبار۔
۲۔ الشَخْتُور و الشَخْتُورة: چھوٹی کشتی، ڈونگا (کہا
جاتا ہے اس کی اصل انگریزی لفظ ہے)۔
○ شَخْبَطَ: (لکھنے میں) گھسیٹنا، شکستہ لکھنا، جلدی جلدی
گھسیٹنا۔ شَخْتُور و شَخْتُورَة جمع شَخَاتِير:
بجرا، بلی سے کھینچے والی سیدھی ناؤ (punt)، چپٹے
پیندے کی چوبی کشتی۔

شخر: ا۔ شَخَرَ ۔ شَخِيراً: حلق یا ناک سے آواز
نکالنا۔ ۔ شَخِيراً و شَخْراً الفرسُ او الحمارُ:
گھوڑے کا ہنہنانا، گدھے کا ڈھینچو ڈھینچو کرنا۔
الشَخِير: حلق یا ناک سے نکلنے والی آواز۔ الشِخِّير:
بہت خراٹے لینے والا۔
۲۔ شَخَّرَ الحِلس: کجاوہ باندھنے کیلئے جانور کی پیٹھ سے
ٹاٹ اٹھانا۔ ۔ النخلةَ: ٹوٹنے کے خوف سے کھجور
کے خوشہ کو ٹہنی پر رکھنا۔ الشَخرُ من الرَحل: کجاوہ
کی درمیانی جگہ۔
۳۔ الشَخْر من الشباب: آغاز جوانی۔ الشخير:
پہاڑی راستہ۔
○ شَخَرَ ۔ شَخِيراً: خراٹے لینا۔ نتھنوں سے آواز نکالنا،
(گھوڑے کا) ہنہنانا (گدھے کا) رینگنا۔

شخز: شَخَزَ ۔ شَخْزاً: بیقرار ہونا، مضطرب ہونا۔ ۔
عليه الامرُ: پر کوئی کام دشوار ہونا۔ ۔ هُ بالرمح: کو
نیزہ سے مارنا، کو نیزہ مارنا۔ ۔ بينهم: کے درمیان
فساد ڈالنا، دشمنی برانگیختہ کرنا۔ تَشَاخَزَ القومُ: آپس
میں بغض وعناد رکھنا۔ الشَخْز (مص): مشقت کی
سختی۔

شخس: ا۔ شَخَسَ ۔ شَخْسًا الرجلُ: مضطرب
ہونا۔ شَاخَسَ امرُ القوم: مختلف ہونا۔ تَشَاخَسَ
امرُهم: معاملہ بگڑنا، معاملہ میں اختلاف ہو جانا،
منقسم ہو جانا۔ ۔ت أسنانهُ: بڑھاپے کے باعث
بعض دانتوں کا گر کر اونچے نیچے ہو کر بے ترتیب ہونا۔
الشخيس: حکم کے خلاف کرنے والا، امر متفرق۔
۲۔ شَخَسَ ۔ شَخْسًا الحمارُ: گدھے کا جمائی لیتے
ہوئے منہ کھولنا۔ شَاخَسَ الحمار: گدھے کا لید
سونگھ کر سر اونچا کر کے منہ کھولنا۔ تَشَاخَسَ الحمارُ:
بمعنی شَخَسَ یا شَاخَسَ الحمار۔
۳۔ أشْخَسَ الرجُلَ و به: کی غیبت کرنا۔ ۔ له فی
المنطق: کے ساتھ گفتگو میں ترشروئی کرنا۔

شخص: ا۔ شَخَصَ ۔ شُخُوصًا الشیءُ: بلند
ہونا۔ ۔ النجمُ: ستارہ کا طلوع ہونا۔ ۔ الجرحُ:
زخم کا سوجنا۔ ۔۔۔ بصرُهُ: ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا۔ ۔۔۔
الميتُ بصرَهُ و ببصره: میت کی آنکھوں کا کھلا رہ
جانا۔ أشْخَصَ الرامی: تیر انداز کے تیر کا نشانہ
سے اوپر لگنا یا لگانا (لازم ومتعدی)۔
۲۔ شَخَصَ ۔ شُخُوصاً عن قومه او من بلد إلی
بلد: چلے جانا، کوچ کر جانا۔ ۔۔۔ اليهم: کے پاس
واپس آ جانا۔ شُخِصَ بـه: کسی امر کے پیش آنے
سے کسی کا بیقرار و بیکل ہونا، گھبرانا۔ اسی سے ہے:
شُخوصُ المسافر: مسافر کا اپنی منزل سے نکل جانا۔
أشخص الرجُلُ: کے جانے کا وقت قریب آنا۔ ۔
هُ: کو بے آرام کرنا، بیقرار کرنا۔ ۔ هُ الی قومه: کو قوم
میں واپس کرنا، لوٹانا۔
۳۔ شَخُصَ ۔ شَخَاصَةً: بدن کا بھاری ہونا، موٹا ہونا۔
شَخَّصَ الشیءَ: کو متعین کرنا، دوسری چیزوں سے
ممیز کرنا۔ اطباء کے نزدیک تشخیص امراض بھی اسی سے
ہے۔ ۔ الراويةَ: تمثیل پیش کرنا (عام زبان میں)۔
تَشَخَّصَ: معین ہونا۔ ۔ له: کو کسی شخص کی صورت
میں دکھائی دینا۔ تَشَاخَصُوا: آپس میں اختلاف
کرنا۔ الشخص ج أشْخُص و أشْخاص و
شُخُوص: وجود جو دور سے دکھائی دے، انسان
(مذکر ومونث)۔ ۔۔ عند المولّدين: پتھر وغیرہ
سے بنائی ہوئی مورتی۔ الشخيص م شَخِيصَة:
جسیم، سردار۔
۴۔ أشْخَصَ به: کی غیبت کرنا۔ ۔ له فی المنطق و
أشْخَصَ اليه: سے گفتگو میں ترشروئی کرنا۔ الشخيص
من المنطق: ترشروئی سے گفتگو کرنے والا۔
○ شُخْشَيْخَةُ جمع شَخَاشِخ: جھن جھن کرنے والا
کھلونہ، جھنجھنا، کھلونہ، سقفی روشندان (skylight)۔
○ شَخَصَ ۔ شُخُوصا: اٹھنا، بلند ہونا، طلوع ہونا
(ستارہ کا)، شخص لِ: کے سامنے آنا۔ ۔ الی:
(آنکھ کا) کو گھورنا، ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا؛ (نگاہ کا) پر جما
ہونا، گڑا ہونا۔۔۔: (مرنے والے کی آنکھوں کا) پتھرا
جانا۔۔۔ الی: کا کو ملنے کے لئے روانہ ہونا، کا کسی
جگہ کیلئے چل پڑنا، کو ملنے کے لئے سفر کرنا، کسی جگہ پہنچنے
کے لئے سفر کرنا۔۔۔ من اِلی: ایک حالت سے
دوسری حالت میں بدل جانا۔ شخص بصره یا
شخص ببصره الی: اپنی آنکھیں پر جمانا، گاڑنا،
آنکھیں پر گاڑ کر دیکھنا، کو ٹکٹکی لگا کر دیکھنا، گھورنا۔
شَخَّصَ ه: کی ایک شخص یا فرد کے طور پر نمائندگی
کرنا، کا مجسمہ ہونا، کو مجسم بنا کر پیش کرنا، کی صراحت
کرنا، تعیین کرنا، کی تفصیلات دینا۔۔۔ ه و ه: کو
پہچاننا، شناخت کرنا، کی نشان دہی کرنا۔۔۔ ه: کا
کردار ادا کرنا۔ تمثیل پیش کرنا۔ ۔ مرضاً: بیماری
کی تشخیص کرنا۔ أشْخَصَ ه: کو بھیجنا۔ تَشَخَّصَ
ل: کے سامنے آنا، کے سامنے ظاہر ہونا، اپنے آپ کو
کسی کو دکھانا۔ شخص جمع أشخاص و شُخوص:
فرد، شخص، بدن، جسم، مشہور انسان، (کسی کھیل کا)
کردار، کوئی۔ شَخْصی: ذاتی، نجی، کا اپنا، اپنی۔
شخصياً؛ اصالةً: بذات خود قانونُ (او نظامُ)

الاحوال الشخصية: نجی حالات کا قانون۔ شخصية جمع شخصيات: انفرادیت، شخصیت، مخصوص طرز زندگی، خصوصیت، مخصوص شخصیت، ذاتی چھاپ، شناخت۔ شخصية اعتبارية: قانونی شخص۔ تحقيق الشخصية: ایک شخص کی شناخت۔ شهاده تحقيق الشخصية: شناختی کارڈ، قلم تحقيق الشخصيّة: شناختی محکمہ bureau of identification۔ شخصاني: ایکٹر، مزاحیہ اداکار۔ تشخيص: تجسم، تمثل، صحیح تعین، تقرر، تفصیل، تشریح شناخت، تشخیص (مرض) اداکاری (فنکار کا) کام، اداکاری۔ طبيب تشخيصي: مرض کی تشخیص کرنے والا طبیب، ڈاکٹر۔ شاخص: جمی ہوئی گڑی ہوئی (نظر)۔ مُشَخِّص: ایکٹر، نمائندہ۔ مُشَخِّصَة جمع مشخصات: ایکٹریس، شخصیت۔ مُشَخَّصات: خصوصیات۔

شخل: شَخَلَ ـ شَخْلاً الشراب: مشروب یا شراب صاف کرنا۔ ـــ الناقَةَ: اونٹنی کو دوھنا۔ شاخَلَ هُ: سے سچی دوستی کرنا۔ الشَّخْل و الشَّخِيل: سچا دوست۔ المِشْخَل و المِشْخَلَة: چھلنی۔

○ شَخْلَلَ: چھنکنا، ٹن ٹن بجنا۔ ـــ ب: کو کھڑ کھڑانا، کھنکھنانا۔ ـ نخرے کرنا، ناز و ادا کرنا۔

شخم: ا۔ شَخَمَ ـ و شَخِمَ ـ شَخُمَ ـ شُخُومًا و شَخَمًا الطعامُ او اللحمُ: کھانا (یا گوشت) خراب ہو جانا صفت: شَخِم۔ ـ الفمُ: منہ کا بدبودار ہونا۔ شَخَّمَ الطعامَ: کھانا خراب کرنا۔ ـــ الطعامُ: کھانے کا خراب ہونا۔ ـــ الفمُ: منہ کا بدبودار ہونا۔ أَشْخَمَ الطعامُ او اللحمُ: کھانے یا گوشت کا خراب ہو جانا۔ ـــ الفمُ: منہ کا بدبودار ہونا۔ الشُّخُم: وہ لوگ جن کی ناک تیز خوشبو یا بدبو سے بند ہو گئی ہو۔

۲۔ أَشْخَمَ الرجُلُ: کا رونے کے لئے تیار ہونا۔

۳۔ إِشْخامَّ النبتُ: گیلی سوکھی گھاس کا آپس میں مل جانا۔

۴۔ روضٌ أَشْخَم: نباتات سے خالی باغ۔ عامٌ أَشْخَم: وہ خشک سال جس میں نہ پانی ہو نہ سبزہ۔ شَعرٌ أَشْخَم: سفید بال۔

شَدَّ: ا۔ شَدَّ ـ شَدًّا عضدَه: کی مدد کرنا، کا ساتھ دینا۔ ـــ الشيءَ: چیز کو باندھنا، مضبوط کرنا۔ ـــ العقدةَ: گرہ کسنا، مضبوط کرنا۔ ـ على يده: کی مدد کرنا، کو قوت پہنچانا۔ ـــ شِدَّةً: قوی ہونا۔ شَدَّدَه: کو قوت پہنچانا۔ ـــ الضربَ: بہت مارنا۔ ـ عليه: پر تنگی ڈالنا۔ ـــ الحرفَ: حرف کو مشدد کرنا۔ ـــ الشيءَ: کو مضبوط کرنا۔ شادَّهُ في الأمر: پر کسی معاملہ میں غالب آنے کی کوشش کرنا، کا کسی معاملہ میں مقابلہ کرنا۔ أَشَدَّ: مضبوط جانور رکھنا، عقل یا عمر کی پختگی تک پہنچنا۔ تَشَدَّدَ: قوت والا ہونا، کسی کام میں سخت ہونا، بے لچک ہونا۔ تَشادَّ الشيءُ: مضبوط ہونا۔ إشتَدَّ: قوت والا ہونا، قوی ہونا۔ ـــ عليه المرضُ: کی بیماری کا بڑھ جانا۔ الشَّدّ (مص): شدُّ الرِحالِ: سفر کرنے کا کنایہ ہے۔ لا أملكُ شَدًّا و إرخاءً: میں کچھ نہیں کر سکتا، بے بس ہوں۔ لَشَدَّ ما جنيتَ عليَّ: میرے خلاف تمہارا جرم کتنا سخت ہے۔ الشَّدَّة: شد کا اسم مرہ۔ الشِدَّة جمع شِدَد: اشتداد کا اسم، سختی تنگی، مصیبت۔ شِدَّةُ الأرض: زمین کی سختی، کرختگی۔ الشُدَّى: بمعنی شِدّہ۔ الشديد ج أَشِدَّاء و شِداد و شُدُود: قوی، مضبوط (کہتے ہیں: مِسكٌ شديدُ الرائحة: تیز خوشبو کا مشک)، مضبوط، کنجوس، بخیل۔ رجُلٌ شديدُ العين: وہ شخص جس پر نیند کا غلبہ نہ ہو۔ الشَّدِيدَة جمع شَدائِد: شدید کا مونث۔ الحروفُ الشديدة: وہ آٹھ حروف جو آپ کے اس قول میں جمع ہیں: اَجَدْتَ طبَقَكَ۔ الأَشُدّ و الأُشُدّ: کہتے ہیں: بَلَغَ فلانٌ أَشُدَّه: وہ سن بلوغ کو پہنچا، وہ جوانی کی عمر کو پہنچا۔ سن بلوغ ۱۸ سے ۳۰ سال کی عمر۔ المِشَدّ: وہ کپڑے جسے عورت اپنی کمر پر باندھتی ہے۔ المُشِدّ: مضبوط چاپایوں والا۔ المُتَشَدِّد (فا): معاملات میں سخت، کنجوس۔

۲۔ شَدَّ ـ شَدًّا الرجُلُ: دوڑنا۔ ـــ شَدًّا و شَدَّةً و شُدُودًا على العدو: دشمن پر حملہ کرنا۔ إشتَدَّ في السير: تیز دوڑنا۔ ـ على قرنه في الحرب شَدَّةً: جنگ میں اپنے دشمن پر حملہ کرنا۔ الشَّدِيد جمع أَشِدَّاء و شِدَاء و شُدُود: بہادر (خ): شیر۔ الشَّدَّة: جنگ میں حملہ۔

۳۔ شَدَّ ـ شَدًّا النهارُ: دن چڑھنا۔ شَدُّ النهار: دن چڑھنے کا وقت۔ کہتے ہیں: أتانا شَدَّ النهار و في شَدِّ النهار: وہ دن چڑھنے کے وقت ہمارے پاس آیا۔ الشَّدِيد ج أَشِدَّاء و شِدَاد و شُدُود: بلند۔ کہتے ہیں: هو شديدُ الخُنْزُوانة: وہ بہت متکبر اور خود پسند ہے۔

۴۔ الشَّدَّة عند العامة: جوتا، تاش کا پتہ۔

○ شد على: کسی چیز پر زور دینا، پر دباؤ ڈالنا۔ شَدَّ في: پر اصرار کرنا۔ شَدَّ ما و لَشَدَّما: کتنا زیادہ، بہت دفعہ، بہت زیادہ، زور سے شدت سے لشد ما کان سرورنا اذ: جب (ایسا ہوا) تو ہماری خوشی کی کوئی انتہا نہ تھی۔ شَدَّ أَزْرَهُ یا شَدَّ مِن ازرِه: کی مدد کرنا، تائید کرنا، کی ہمت افزائی کرنا، کی پشت پناہی کرنا۔ شدّ ازرُهُ: توانا، طاقتور، باہمت، مستعد، سرگرم ہونا۔ شدّ الزمام: مضبوطی سے لگام تھام لینا، صورت حال پر کنٹرول کر لینا۔ شدّ من عزائمه: کے پکے ارادوں کو تقویت پہنچانا۔ شدّ على راحلته: سفر پر روانہ ہونا۔ شدّ الرحال إلى: کے لئے روانہ ہونا۔ شدَّ وثاقه: کو بیڑیاں ڈالنا، گرفتار کرنا۔ شديده على: سے چپکنا، لگا رہنا۔ شَدَّ على يديه: کے ہاتھ بھینچنا۔ شدُّ الحبل: رسا کشی (tug of war)۔ شديد الاعتناء: بہت متوجہ، بہت محتاط۔ شديد البأس: بہادر، جیالا۔ شديد الشكيمة: ضدی، ہٹ دھرم۔ شديد اللهجة: سخت الفاظ پر مشتمل۔ شديد الوطأة: ظالم، جفا جو، ستمگر، جفا کار، جفا پیشہ، ستم شعار۔ اَشَدّ سواداً: زیادہ سیاہ۔ اشدّ غضباً: زیادہ ناراض، زیادہ غضبناک، زیادہ قہر آلود۔ اشدّ مايكون: بہت زیادہ۔ روحُهُم اشدّ مايكون تعطشاً إلى العلم: وہ علم کے لئے ازحد سرگرم ہیں۔ ظروف مشدّدة: سنگین حالات۔

شدح: ا۔ شَدَحَ ـ شَدْحًا: موٹا ہونا، فربہ ہونا، صفت: شادِح۔

۲۔ إنْشَدَحَ: چت لیٹ کر پاؤں کو کشادہ کرنا۔ الشادح من الكلاء: وسیع سبزہ۔ الأَشْدَح: ہر وسیع شئے۔ الشُدْحَة و المُشْتَدَح: کشادگی، فراخی۔ کہتے ہیں: لكَ عنه شُدْحَةٌ او مُشتَدَح: تمہیں اس کے بارے میں فراخی حاصل ہے۔

شدخ: ا۔ شَدَخَ ـ شَدْخًا الرأسَ: سر توڑنا۔ ـــ الرجُلَ: کو گردن کٹنے کی جگہ پر مارنا۔ شَدَّخَ الرأسَ: سر توڑنا۔ تَشَدَّخَ الرأسُ: سر ٹوٹ جانا۔ إنْشَدَخَ الرأسُ: سر ٹوٹنا۔ الشَدَخ: ناتمام بچہ۔ قبل از وقت پیدا ہونے والا بچہ۔ الشَدْخَة من النبات: تازہ و لچکدار اور نرم پودے۔ الشادِخ (فا): چھوٹا و نازک۔ غلامٌ شادخ: جوان لڑکا۔ الشادِخة: شادخ کا مونث۔ المُشَدَّخ (مفع): گردن کٹنے کی جگہ۔

۲۔ شَدَخَ ـ شُدُخًا: اعتدال سے ہٹ جانا۔ ـــ شَدْخًا و شُدُوخًا غُرَّةُ الفرس: گھوڑے کی پیشانی کی سفیدی کا ناک تک پھیلنا۔ أَشْدَخ: ناک تک پھیلی ہوئی سفیدی والا گھوڑا۔ امرٌ شادِخ: اعتدال سے ہٹا ہوا امر۔ الشادِخة: گھوڑے کی

پیشانی کی ناک تک پھیلی ہوئی سفیدی۔ الأَشدَخُ مِنَ الخَیل: ناک تک پھیلی ہوئی سفیدی والا گھوڑا مونث شَدخاء جمع شُدُخٌ۔ (ح): شیر۔

◌ شَدَخ ۔ شَدْخًا ھ و شَدَّخ ھ: کو توڑنا، پاش پاش کرنا، توڑ پھوڑ ڈالنا، تہس نہس کرنا، کچل ڈالنا۔

شدف: ا۔ شَدَف ۔ شَدْفًا ہُ: کو ٹکڑے ٹکڑے کاٹنا۔ الشُدفة: ٹکڑا۔

۲۔ أشدَف اللیلُ: رات کا تاریک ہونا۔ الشَدَفُ ج شُدُوف: تاریکی، ہر چیز کا وجود۔ الأَشدَف م شَدْفاء جمع شُدْف (ح) بڑے جسم کا گھوڑا۔

۳۔ شَدِفَ ۔ شَدَفًا الفرسُ: گھوڑے کا کلیلیں کرنا۔ تَشادَفَ: جھکنا۔ الشَدَف (مص) جمع شُدُوف: رخسارہ کا جھکاؤ، اونٹ کے سر کی پیچیدگی۔ الأَشدَف م شَدْفاء جمع شُدُف: نشاط کے ساتھ چلنے والا اونٹ، مائل رخسارہ والا، بائیں ہاتھ سے کام کرنیوالا۔ کھیو، سخت تر، مشکل تر۔

۴۔ الشَدِف: لمبا تیز کودنے والا۔

◌ شادِر جمع شَوَادِر: خیمہ، گودام، بڑی دوکان، ذخیرہ۔

شادوف: جمع شوادیف: نہری پانی بلند کرنے کے لئے بانسے کا لمبا موڑ۔ counterpoised sweep for raising irrigation water

شدق: ا۔ شَدِقَ ۔ شَدَقًا: چوڑی باچھوں والا ہونا، صفت: أَشْدَق م شَدْقاءُ جمع شُدق۔ تَشَدَّقَ: فصاحت دکھانے کے لئے باچھیں کھولنا۔ لوگوں کے ساتھ تمسخری کرنا۔ ـ بالکلام و فیه: بلا احتیاط ہر قسم کی گفتگو کرنا۔ الشِدق و الشَدق جمع أَشداق و شُدُوق: باچھ، جبڑا۔ شِدْقُ الوادی: وادی کا کنارہ۔ الشَدِیق من الوادی جمع شُدُق: وادی کا کنارہ۔ الأَشدَق: چوڑی باچھوں والا فصیح الکلام۔

◌ تَشَدَّق ب: شیخی سے بلند آواز میں کسی بات کا اعلان کرنا، کی بڑ ہانکنا، ـــ: چپڑ چپڑ باتیں کرنا، بچوں کی سی باتیں کرنا۔ ـ بالکلام: ضرورت سے زیادہ احتیاط کے ساتھ کچھ کہنا، بناوٹ سے بات کرنا۔ ضحك بِملءِ (ملء) شِدقَیه: کھیس نکالنا، کھسیانی ہنسی ہنسنا۔ أشدَق: چوڑے منہ والا۔ مُتَشَدِّق جمع متشدقون: شیخی خورہ۔

۲۔ الشَدْقَم و الشُداقِم: چوڑی باچھوں والا، شیر۔

۳۔ الشِدْیاق جمع شَدَایِقة عند للنصاری: کاہن سے ادنی درجہ کا پادری (یونانی لفظ)۔

شدن: شَدَنَ ۔ شُدُونًا الظبیُ: ہرن کا طاقت ور ہو کر ماں سے بے نیاز ہونا۔ أَشدَنَت الظبیةُ: ہرنی کا چلنے کے قابل بچہ والی ہونا، صفت: مُشدِن ج مَشَادِن و مَشادین۔ الشادِن (فا): جب مطلق بولا جائے تو مراد ہرن کا بچہ ہوتا ہے۔ الشَدَن (ن): چنبیلی کے مانند پھول دینے والا ایک پودا۔

◌ شَدَن ۔ شَدْنًا: جوان جانور کا اپنے پاؤں پر کھڑا ہونے والا ہونا، دودھ چھڑانے والی عمر والا ہونا۔ شادِن جمع شوادِن: ہرن کا بچہ۔

شده: ا۔ شَدَہَ ۔ شَدْهًا الرأسَ: سر کچلنا۔

۲۔ شَدَہَ ۔ شَدْهًا الرجُلَ: کو بوکھلا دینا، حیرت میں ڈالنا، چکرا دینا، حیران کرنا، پریشان کرنا۔ شُدِہَ: حیران ہونا، پریشان ہونا، دہشت زدہ ہونا۔ اَشدَہَ الرجلَ: کو بوکھلا دینا، حیرت میں ڈالنا، چکرا دینا، حیران کرنا، پریشان کرنا۔ اِشتَدَہَ و اِنشَدَہَ: حیران ہونا۔ الشُداہ و الشُدْہ و الشَدَہ: حیرت، دہشت۔ المَشادِہ: مشاغل، حیران کرنے والے معاملات۔

◌ مَشْدُوہ: حیران، پریشان، بوکھلایا ہوا، دہشت زدہ، خوف زدہ۔

شدا: ا۔ شَدَا ۔ شَدْوًا الرجُلُ: گا گا کر شعر پڑھنا۔ ـ الشِعرَ: شعر کو راگ سے اور گا کر پڑھنا۔ ـ الابلَ: اونٹ کو حدی گا کر ہانکنا۔ أَشْدَی إِشْداءً: عمدہ گانا گانا۔

۲۔ شَدَا ۔ شَدْوًا من العلم شیئًا: کچھ علم حاصل کرنا صفت: شادٍ جمع شُداۃ و شادُون۔ الشَدا: قوت کا بقیہ۔ ـــ من الشیءِ: چیز کی حد، کنارہ۔ کہتے ہیں: اَخَذ منه شدا: اس نے اس سے کچھ حصہ لیا۔ لم یبق من المریض اِلّا شدًا: یہ اس وقت کہتے ہیں جب مریض قریب المرگ ہو۔ الشَدْو (مص): بہت میں سے تھوڑا۔ کہتے ہیں: اخذوا شدوًا من ماله: انہوں نے اس کے کثیر مال سے تھوڑا سا لیا۔

۳۔ شَدَا ۔ شَدْوًا ہُ فلانًا او بفلان: کو سے تشبیہ دینا۔ ـ شَدْوَہُ: وہ اس کی چال چلا۔

۴۔ الشَدا: گرمی، کھجلی، خارش۔

شدی: الشِدِّیت: دھماکہ سے پھٹنے والا مادہ (فرانسیسی لفظ)۔

◌ شدا شیئا من العربیة: تھوڑی سی عربی جاننا۔ شدو: گیت، گانا۔ شادٍ جمع شادُون تعلیم یافتہ، تربیت یافتہ (فی اللغة مثلا)۔ شادیه: گانے والی۔

شذّ: شَذَّ ۔ شَذًّا و شُذُوذًا عن الجمهور او الجماعة: جماعت یا عوام سے جدا ہونا۔ ـــ القولُ: قول کا خلاف قیاس ہونا۔ ـ عن الاصول: خلاف قاعدہ ہونا صفت: شاذ ج شُذّاذ و شَوَاذم شاذّة ج شَواذّ۔ ـ شَذَّذَہُ: کو شاذ کرنا، بنانا۔ شَذَّذَہُ: کو شاذ کرنا، بنانا۔ اَشَذَّ: نادر بات کہنا۔ ـ الشیءَ: کو ہٹانا، دور کرنا، شاذ کرنا یا بنانا۔ الشُذّاذ من الناس: اجنبی لوگ، تھوڑے لوگ۔ کہتے ہیں: جاءوا شُذّاذًا: تھوڑے سے لوگ آئے۔ شُذّاذُ الآفاق: مسافر لوگ۔ الشُذّان و الشَذّان: بکھری ہوئی کنکریاں یا پتھریاں۔ شُذّانُ الناس: متفرق لوگ۔

◌ شَذَّ ۔ شَذًّا و شُذُوذًا عن: سے علیحدہ ہونا، الگ ہونا، کے باہر ہونا، سے بچنا، گریز کرنا۔ شَذّ: اکیلا ہونا، تنہا ہونا، خلاف قاعدہ ہونا۔ شذّ علی او عن: سے منحرف ہونا، ہٹنا، تجاوز کرنا، سے نمایاں ہونا، سے مستثنی ہونا، خالی ہونا، محروم ہونا۔ شَذّ: بے قاعدگی، انحراف، خلاف قیاس ہونا۔ (عن): سے استثناء۔ شُذُوذٌ: بے قاعدگی، انحراف، خلاف قیاس ہونا، استثناء۔ (عن): سے۔ تجسس، شک، ننگی کردار۔ شاذٍ جمع شُذّاذ و شَواذّ: جدا، علیحدہ، الگ، تنہا، بے قاعدہ، خلاف قیاس، خلاف معمول، غیر معمولی، مافوق العادت، استثنائی، عجیب، جمع شواذ: استثناءات، مستثنیات۔ شاذ الاخلاق: منحرف اخلاق والا۔ شاذ الطبع، شاذ الطباع، شاذ الاطوار: سنکی، نامعقول، حد سے متجاوز، پاگل، سودائی۔ شذاذ الآفاق: اجنبی لوگ، ناواقف لوگ۔ شَواذات: خصوصیات، خبطی عادات۔

شذب: ا۔ شَذَبَ ۔ شَذْبًا و شَذَّبَ اللحاءَ: چھال چھیلنا۔ ـــ الشیءَ: کو کاٹنا۔ ـــ المالَ: مال بکھیرنا۔ ـــ الشجرَ: درخت کی شاخ تراشی کرنا، اسکی ٹہنیاں چھانگنا۔ تَشَذَّبَ: کٹنا، چھلنا، بکھرنا، چھانگا جانا۔ ـ القومُ: قوم کا متفرق ہونا۔ الشَذَب ج أَشذاب: متفرق لکڑیاں، گھر کا سامان، کھائی ہوئی گھاس کا بقیہ حصہ۔ کہتے ہیں: فی الارض شَذَبٌ من الکلاء ومالهٗ الاشذبٌ من العسکر: ان جملوں میں شذب بقیہ کے معنی میں ہے۔ درخت کے ٹکڑے، چھلکے۔ الشَذَبَة: شَذَب کا واحد: درخت کی کاٹی ہوئی شاخ۔ الشاذِب (فا): وطن سے دور۔ المِشذَب: شاخ تراشی کا آلہ۔ المُشَذَّب (مفع): کانٹے اتارا ہوا تنہ۔ فرسٌ مُشَذَّب: لمبا

پتلا گھوڑا۔

۲۔ شَذَبَ ۔ شَذْبًا عنه: سے دفع کرنا، ہٹانا۔ شَذَّبَ ہٗ: کو دھتکارنا، نکال باہر کرنا۔ شَذَّبَ عنهُ: سے دفع کرنا، ہٹانا۔

۳۔ الشَّوْذَب من الرجال: لمبا خوبصورت قد والا، ہر چیز کا بہترین حصہ۔

○ شَذَبَ ۔ شَذْبًا ہٗ: (کو) کاٹ ڈالنا، الگ کرنا، جدا کرنا، علیحدہ کرنا۔ ـــــ ہٗ: درخت کی شاخوں اور باڑھوں کی کانٹ چھانٹ کرنا، تراش کر درست کرنا، تراشنا، چھانٹنا۔ ـــــ ہٗ کو بدلنا، کا معالجہ کرنا، کی ترمیم کرنا۔ شَذَّبَ ہٗ کو بدلنا، کا معالجہ کرنا، میں ترمیم کرنا۔

شذر: ا۔ شَذَّرَ النظمَ: لڑی کو منکے سے جدا کرنا۔ کہتے ہیں: شَذَّرَ کلامَه بشعرٍ: کلام میں شعر داخل کرنا۔ تَشَذَّرَ القومُ: لوگوں کا متفرق ہو کر اپنے اپنے راستہ لگنا۔ الشَّذْر واحد شَذْرَة ج شَذَرات و شُذُور: سونے کے ریزے یا ٹکڑے جو کان سے چنیں جائیں۔ منکے جن سے جواہر کی لڑی میں فاصلے دیئے جائیں، چھوٹے موتی۔ شَذَرَ و شِذَرَ: کہتے ہیں: تفرقوا شَذَرَ مَذَرَ و شِذَرَ مِذَرَ: وہ مختلف سمتوں میں بکھر گئے۔

۲۔ شَذَّرَ بفلان: کو بدنام کرنا۔ تَشَذَّرَ: لڑائی یا شر کے لئے تیار ہونا، غصے ہونا، چستی سے کام لینا۔ ـــــ ہٗ: کو ڈانٹنا، دھمکی دینا۔ ـــــ القومُ فی الحرب: حد سے گزرنا۔

۳۔ الشَّوذر: بڑی چادر، بے آستین قمیص۔

○ تَشَذَّرَ: بکھرنا، متفرق ہونا۔ شَذْرَة جمع شَذَرات و شُذُور: ذرہ، چھوٹا سا ٹکڑا، حصہ۔

شذف: شَذَفَ ۔ شَذْفًا: کہا جاتا ہے: ما شَذَفْتُ منه شیئًا: میں اس سے کوئی چیز حاصل نہ کر سکا (یہ کلمہ نفی کے بغیر استعمال نہیں ہوتا)۔

شذم: الشِّذام: بچھو یا بھڑ کا ڈنک، نمک۔ الشَّیْذُمان (ح): بھیڑیا۔ الشَّیْذُمانة (ح): تیز رو جوان اونٹنی۔

شذا: ا۔ شَذَا ۔ شَذْوًا: مُشک لگانا۔ الشَّذْو (مص): مُشک، مشک کی خوشبو۔ الشَّذا: بو کی تیزی، لکڑی کے ٹکڑے۔ الشَّذَاة ج شَذَوات: شذا کا واحد۔

۲۔ شَذَا ۔ شَذْوًا و شَذَّی تَشْذِیَةً بالخبر: خبر کو معلوم کر کے اس کو سمجھانا۔

۳۔ شذا ۔ شَذْوًا و أَشْذَی فلانًا: کو اذیت دینا۔ الشَّذا: اذیت، برائی۔ (ح): مکھی۔

۴۔ أَشْذَی ہٗ عنه: کو سے دور ہٹانا۔

۵۔ الشذا: نمک، خارش، ایک قسم کی کشتی۔ الشَّذَاة: قوت کا بقیہ، پرانی چیز۔

شرّ: ا۔ شَرَّ ۔ شَرًّا و شَرارةً و شُرًّا: شریر ہونا، شرانگیز ہونا، صفت شر مونث شرّة ج أشرار و شِرار و أشِرّاء۔ شَرَّرَ و أَشَرَّ فلانًا: کو برائی کی طرف نسبت کرنا، کو دھتکارنا۔ شارَّہٗ: سے جھگڑا کرنا۔ تَشَرَّرَ: اپنے آپ کو برا ظاہر کرنا۔ تَشارًّا: آپس میں جھگڑنا۔ الشَّرّ (مص) جمع شُرُور: برائی، کینہ، دشمنی، جنگ، عیب۔ کہتے ہیں: هو شَرُّ الناس و هم شِرار و أَشرار و اشرّاءُ الناس و هی شَرَّة او شُرَّی النساء: یعنی وہ سب سے برا ہے یا ہیں وہ سب سے بری ہے یا ہیں۔ (اصل میں اشرّ (اسم تفضیل ہے) کثرت استعمال کی وجہ سے ہمزہ حذف ہوگئی جیسے خیر میں) جنگ الشَّرَّة: اسم تفضیل شر کا مونث ہے۔ چنانچہ کہتے ہیں: هی شرّةُ النساء جس طرح کہتے ہیں: هی خیرةُ النساء۔ الشُّرّ: مکروہ، ناپسندیدہ۔ کہتے ہیں: ماقلت ذلك لِشُرّك یعنی لشیٔ تکرهه: تمہاری کراہت کی وجہ سے میں نے یہ نہیں کہا۔ الشِّرُّ: بمعنی شرّ۔ الشَّریر ج أَشْرار و أَشِرّاء م شَرِیرَة: برا۔ الشِّرّیر ج شِرّیرُون: بہت برا، ابلیس کا لقب۔

۲۔ شَرَّ ۔ شَرًّا اللحمَ أَو الثوبَ: گوشت یا کپڑے کو خشک ہونے کے لئے دھوپ میں رکھنا۔ شَرَّرَ اللحمَ او الثوبَ: گوشت یا کپڑے کو دھوپ میں یا ہوا میں سوکھنے کے لئے رکھنا۔ أَشَرَّ اللحمَ او الثوبَ: بمعنی شرّرہ: یعنی گوشت یا کپڑے کو دھوپ میں یا ہوا کے سامنے رکھنا تاکہ وہ خشک ہو جائے۔ ـ الشیءَ: کسی چیز کو ظاہر کرنا۔ الإشرارة جمع أَشارِیر: پنیر وغیرہ سکھانے کی چٹائی۔ اونٹوں کا بڑا گلہ۔ خشک گوشت کا ٹکڑا۔ الشَّرّان واحد شَرّانة (ح): مچھر کے مشابہ ایک کیڑا جو چہرہ کے سامنے بغیر کاٹے اڑتا ہے۔ بھنگا۔

۳۔ شَرَّ ۔ شَرًّا فلانا: پر عیب لگانا، کی ہتک کرنا، کو غیر اہم سمجھنا، پر اعتراض کرنا، نکتہ چینی کرنا، کی عیب جوئی کرنا۔ شَرَّرَ و أَشَرَّ فلانا: کو لوگوں میں بدنام کرنا۔

۴۔ شَرَّ ۔ شَرًّا الماءُ: پانی کا لگاتار قطرہ قطرہ گرنا اور بہنا۔ ـ الرمادَ: دھول یا راکھ ڈالنا (عام زبان میں)

۵۔ الشِّرَّة: تیزی، چستی، غصہ، طیش، حرص، لالچ۔ شِرَّةُ الشباب: جوانی کی چستی۔ الشَّرَر و الشَّرار واحد شَرَرة و شَرارة: آگ کی اڑنے والی چنگاریاں۔ الشَّرِیر ج أَشِرَّة: سمندر کا ساحل۔

۶۔ شَرْشَرَ الشیءَ: کسی چیز کے ٹکڑے ٹکڑے کرنا، پھاڑنا، کاٹ کر جھاڑنا۔ ـــــ السکّینَ: چھری کو پتھر پر تیز کرنا۔ ـــتِ الماشیةُ النباتَ: مویشی کا گھاس چرنا۔ الشَّرْشَر و الشِّرْشِر واحد شَرْشَرة و شِرْشَرة (ن): زمین پر پھیلی ہوئی ایک قسم کی بیل۔ الشِّرشِرَة: ہر چیز کا ٹکڑا۔ (ن): ایک قسم کی گھاس۔

۷۔ شَرْشَرَ الماءَ: پانی کو لگاتار ٹپکانا یا قطرہ قطرہ ٹپکانا۔ ـ الماءُ: پانی کا لگاتار قطرہ قطرہ گرنا یا بہنا۔ تَشَرْشَرَ منه: سے بکھرنا، متفرق ہونا۔ شواءٌ شَرْشَرٌ: بھنا ہوا گوشت جس سے چربی قطرہ قطرہ ٹپکتی ہو۔ شَراشِرُ الذَّنَب: دم کے اطراف۔

۸۔ الشَّراشِر: نفس، تمام بدن، (کہتے ہیں: القی علیه شَراشِرَهُ: اس نے اس سے اس قدر محبت کی کہ اپنی جان کو اس کی محبت میں قربان کر دیا) بوجھ۔ الشُّرشُور ج شَراشیر (ح): ایک قسم کی چھوٹی چڑیا۔ اسے "برقش" بھی کہتے ہیں۔

○ شَرَّ ۔ شَرًّا و شِرَّةً: برا، گناہگار، بدکار، فاسق، بداعمال، بدطینت، آوارہ، غلط، کینہ پرور، بغض پرور، کینہ جو، بدباطن، برا چاہنے والا ہونا۔ شَرّ جمع شُرور: برائی، بدی، گناہ، مصیبت، آفت، تباہی، بربادی، بے انصافی، ضرر، نقصان، زخم، بداعمالی، فسق و فجور، بدطینتی، ضرر رسانی، شرارت، عناد، بغض، بدباطنی، کینہ۔ شر جمع اشرار: برا، گنہگار، بدکار، فاسق، بداعمال، بدطینت، مجرم۔ شرّ بطور اسم تفضیل: زیادہ برا وغیرہ۔ هَزَمَهم شرَّ هزیمةٍ: اس نے انہیں شکست فاش دی۔ شَرارة جمع شرارات: چنگاری۔ شَمْعةُ الشرارة: سپارک پلگ۔ مِفْتاح الشرارة: اگنیشن کی چابی۔ Ignition key۔ آتش زن (موں کا)۔ شَرّار: ضوفشاں، ضوبار، شعلہ فشاں۔

شرب: ا۔ شَرِبَ ۔ شُرْبًا و شَرْبًا و شِرْبًا و مَشْرَبًا و تَشْرابًا الماءَ: پانی پینا۔ پانی سے سیراب ہونا۔ ـ شَرَبًا: پیاسے یا سیراب اونٹوں والا ہونا (ضد)۔ کہتے ہیں: اکل علیه الدهرُ و شَرِبَ: وہ ہلاک ہوگیا اور کہتے ہیں: اکل فلانٌ مالی و شَرِبَهُ: فلاں میرا مال کھا پی گیا، یعنی فنا کر دیا۔ شَرَّبَ ہٗ: کو پانی پلانا۔ ـــــ قصبُ الزرع: کھیتی کے ڈنٹھل کا سیراب ہونا۔ شارَبَ مُشارَبَةً و شِراباً ہٗ: کے ساتھ پینا۔ أَشْرَبَ ہٗ: کو پلانا۔ ـــــ الرجُلُ: پیاسے یا سیراب اونٹوں والا ہونا۔ (ضد)۔ تَشَرَّبَ الثوبُ العرقَ:

کپڑے کا پسینہ کو چوسنا۔ تَشَارَبَا: ایک دوسرے کے ساتھ پینا۔ اِشْرَأَبَّ للشیءِ و اِلیه: گردن لمبی کر کے کسی کی طرف دیکھنا۔ اس سے اسم الشُرَأبِیْبَة ہے۔ (اِطْمَأَنَّ سے طُمَأْنِینه کی طرح) الشُرْب (مص) جمع شارب (فا) الشِرْب (مص) ج أَشْراب: پینے کا پانی، پینے کا وقت، پانی کا حصہ، گھاٹ۔ الشَرْبَة: شرب کا اسم مرۃ، ایک بار پینا جو یکبارگی پیا جائے، برتن جس سے پیا جاتا ہے۔ (طب): جلاب۔ مسہل۔ الشُربَة: سیراب ہونے کے اندازہ کا پانی۔ الشَربَة ج شَرَب و شَرَبات: زیادہ پینا۔ الشَراب ج أَشْرِبَة: ہر پینے کی چیز۔ الشَرابِیّ: سقہ، بہشتی۔ الشُربَة و الشَرّاب و الشِرّیب: بہت پینے والا، بسیارنوش، شراب کا دلدادہ۔ الشَرّابة: الشَرّاب کا مؤنث۔ الشارب جمع شَرْب (فا): (جیسے راکب ورَکْب)۔ الشارِبَة ج شاربات و شوارب: الشارب کا مؤنث۔ دریا کے کنارے رہائش پذیر لوگ۔ الشوارب (ع ا): حلق کی رگیں، گردن میں پانی کی گزرگاہیں۔ الشُرُوب: پینے والے۔ الشَرُوب: بہت پینے والا، پینے کا یا شراب کا دلدادہ۔ ماءٌ شَرُوب: پینے کا پانی، پینے کے قابل پانی۔ الشریب: بہت پینے والا، پینے میں شریک شخص، جو آپ کے ساتھ اپنے اونٹوں کو گھاٹ پر لائے۔ جو آپ کے ساتھ پینے کی چیز طلب کرے یا جسے آپ کے ساتھ پلایا جائے۔ ماءٌ شریب: پینے کے لائق پانی۔ المَشْرَب جمع مشارب: پانی، پینے کی جگہ، آج کل خواہش نفس کے معنی میں بھی آتا ہے۔ کہتے ہیں: وَافَقَ الامرُ مَشْرَبَهُ: معاملہ اس کی خواہش کے مطابق ہوا۔ المَشْرَبَة و المَشْرُبَة ج مَشَارِب (ز): نرم اور ہمیشہ سرسبز رہنے والی زمین، پینے پلانے کا کمرہ، پینے کی جگہ۔ کہتے ہیں: طعامٌ ذو مَشْرَبَةٍ: بہت پیاس لگانے والا اور پانی پلانے والا کھانا۔ المِشْرَبَة ج مَشَارِب: پانی پینے کا برتن۔ المَشْرُوب (مفع): ہر وہ شے جو پی جائے، ہر پینے کی چیز۔

۲۔ شَرِبَ ۔ شَرَبًا: پیاسا ہونا، پیاسے یا سیراب اونٹوں والا ہونا۔ أَشْرَبَ الرجُلُ: پیاسا ہونا، پیاسے یا سیراب اونٹوں والا ہونا۔ الشَربَة ج شَرَب و شَرَبات: گرمی کی شدت، پیاس۔

۳۔ شَرِبَ ۔ شُرْبًا و شَرْبًا و شِرْبًا و مَشْرَبًا و تَشْرَابًا السنبلُ الدقیقَ: کھیتی کی بالیوں میں دانوں کا سخت ہونا اور پکنے کے قریب ہونا۔ شَرَّبَ السنبلُ الدقیقَ: کھیتی کی بالیوں میں گودا آنا۔ أَشْرَبَ و أُشْرِبَ الزرعُ: کھیتی کی بالیوں میں گودا آنا۔

۴۔ شَرِبَ ۔ شَرَبًا به: کسی پر جھوٹ بولنا۔ أَشْرَبَ به: کسی پر جھوٹ بولنا۔ کہتے ہیں: أَشْرَبَنی مالم أَشْرب: اس نے میرے بارے میں ایسی چیز کا دعوی کیا جس کو میں نے نہیں کیا۔

۵۔ شَرِبَ ۔ شَرْبًا الکلامَ: کلام سمجھنا۔

۶۔ شَرَّبَ القربةَ: نئی مشک پر مٹی اور پانی ملنا تا کہ اس میں پانی خوشگوار رہے۔ أَشْرَبَ اللونَ: کپڑے کو گہرا رنگنا۔ ــ الثوبَ حمرةً: کپڑے کو سرخ رنگ رنگنا۔ کہتے ہیں: أُشْرِبَ حُبَّ فلان: اس کے دل میں فلاں کی محبت بیٹھ گئی۔ اِسْتَشْرَبَ لونُهُ: رنگ کا تیز اور گہرا ہونا۔ الشُربَة: چہرہ کی سرخی۔ کہتے ہیں: فی وجهه شُرْبَةٌ من حُمْرَةٍ: اس کے چہرے پر سرخی ہے۔

۷۔ أَشْرَبَ الإبلَ: اونٹ باندھنا۔

۸۔ الشَرَبَّة: گھاس والی زمین جس میں درخت نہ ہوں، وادی کا کنارہ، راستہ، طریقہ۔ کہتے ہیں: ماز ال فلانٌ علی شَرَبَّةٍ واحدة: وہ ابھی تک ایک ہی طریقہ پر ہے۔ الشَرّابة ج شَرَارِیب: ٹوپی وغیرہ کا پھندنا۔ الشارِب: جانوروں کی کمزوری۔ شارِبُ الرجُلِ: مونچھ، دونوں طرف کا لحاظ کرتے ہوئے تثنیہ لاتے ہیں اور کہتے ہیں: شاربا الرجُل: آدمی کی مونچھیں اور اطراف واجزاء کا اعتبار کرتے ہوئے جمع بھی لاتے ہیں۔ اور کہتے ہیں: شوارب الرجل۔

۹۔ الشُرابِت: سخت ہتھیلی والا۔ (ح): شیر۔

◯ شَرِبَ ۔ شُرْبًا و مَشْرَبًا ہ: (کچھ) پینا، کی چسکی لگانا۔ شرب فی حبه: کا جام صحت نوش کرنا۔ شَرَّب ہ ہ: کو پینے کے لئے کچھ دینا، کو کچھ پلانا۔ ــ ہ ب: کو سے شرابور کرنا، بھگونا، تر کرنا، سراب کرنا، کے رنگ میں رنگ دینا۔ شارب ہ: کے پاس بیٹھے ہوئے، کی صحبت میں پینا۔ أَشْرَبَ ہ ہ: کو پینے کے لئے کچھ دینا، کو کچھ پلانا ــ ہ ہ/ب: کو سے شرابور کرنا، بھگونا، ترکرنا، سیراب کرنا ــ ہ ہ: کے رنگ میں رنگ دینا، کے کچھ خوب ذہن نشین کرنا، دل نشین کرنا، کو کا رنگ چڑھانا، کے رگ و پے میں کچھ ساری کرنا، کے دل میں کچھ ڈالنا۔ أُشْرِبَ ہ: سے پُر ہونا، سے بھرا ہوا ہونا، کے رنگ میں رنگا ہوا، کچھ رگ و پے میں جاری وساری ہونا، دل میں ہونا، میں بھیگا ہونا، کچھ ڈالا یا انڈیلا ہوا ہونا، زندگی کی روح پھونکا ہوا ہونا، سے مغلوب ہونا، سرایت شدہ ہونا۔ أُشْرِبَه مالم یَشْرب: سے کوئی بات غلط منسوب کرنا۔ تَشَرَّبَ ہ: کو بھگونا، تر کرنا، جذب کرنا، چوس لینا، مدغم کرنا، کو قبول کرنا، اخذ کرنا ــ ہ ب: میں کچھ سرایت کیا ہوا ہونا، کے رنگ میں رنگا ہوا ہونا، کے رگ وپے میں ساری ہونا، کی روح میں پھونکا ہوا ہونا، میں انڈیلا یا ڈالا ہوا ہونا ــ ب: سے بھرا ہوا، پُر ہونا۔ شُرب: پینا، مشروب، جذب۔ شُرْبَة: مشروب، گھونٹ، چسکی، نگلنا، ہڑپ کرنا، (دوا کی یا پینے والی دوا کی) خوراک۔ شراب: مشروب، شراب، پھل کا رس، پھل کا شربت، شربت۔ شراب التفاح: سیب کا جوس، سیب کی شراب (cider)۔ شراب البرتقال: مالٹوں کے رس کا مشروب (orangeade)۔ شَرّاب: بلانوش، بڑا شرابی، مےنوش۔ شَرِیب: پینے کے قابل، نوشیدنی۔ شِرِّیب: بلانوش، بڑا شرابی، مےنوش۔ شَرّابة و شُرّابة جمع شراریب: پھندنا، جھالر، گچھا، لچھا، خواتین کے تراشے ہوئے بال (a style of haircut)، ایک سدابہار جھاڑی (ہولی)۔ مَشْرَب: پینا (کھانے کے مقابلہ میں)۔ جمع مشارب: پینے کی جگہ، پانی کا سوراخ، ناند (پینے کے پانی والا) پینے کے پانی کا ذخیرہ یا چشمہ، طعامخانہ، ریستوران (restaurant)، ہوٹل کی شراب گاہ (بار bar)؛ رغبت، میلان، ذوق، تحریک، مدرسہ (فکر کا)۔ مَشْرَبَة جمع مشارِب: پینے کی جگہ، پانی کا سوراخ، پانی کا ناند، پینے کے پانی کا ذخیرہ، چشمہ۔ مَشْرَبِیة و مَشْرَبِیَة: چوبی جھروکہ، کھپریلی چھت کا بالاخانہ۔ مَشْرَبِیة: ایک قسم کا پینے کا برتن، منقش مرتبان، گلدان۔ مشروبات روحیة: الکحلی مشروبات۔ شوربه و شوربا و شُرْبَة: یخنی، آش۔ شُرّاب جمع شُرّابات: جراب، موزہ۔

۱۰۔ شَرْبَقَ الثوبَ: کپڑے کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

۱۱۔ الشَرْبِین (ن): چیڑھ کا درخت۔

شرث: شَرِثَ ۔ شَرَثًا و اِنْشَرَثَتْ یَدُهُ: پھٹے ہوئے ہاتھ والا ہونا۔ ــ الرجُلُ: کی ہتھیلی کی پشت کا سردی سے موٹا ہو کر پھٹ جانا۔ صفت: شَرِث۔ ــ ت النعلُ: جوتے کا ترخنا۔ الشَرْث: ہر پرانی بوسیدہ چیز۔ الشَرْثَة: پرانا جوتا۔ الشَرِث من السیوف و الأسنة: تیز تلوار اور بھالا۔

شرج: ۱۔ شَرَجَ ۔ شَرْجًا الشیءَ: کو جمع کرنا۔ ــ الشراب بالماء: شراب میں پانی ملانا۔ ــ الحجارةَ: پتھروں کو ایک دوسرے سے ملا کر تہہ بہ تہہ کرنا۔ ــ الخریطةَ: تھیلے کے کناروں کو ملا کر باندھنا۔ شَرَّجَ الحجارةَ:

پتھروں کوایک دوسرے سے ملا کرتہہ بتہہ کرنا۔ ــــ
الخریطة: تھیلے کے کناروں کوملا کر باندھنا۔ ــــ
الثوب: کپڑے کودوردورٹانکے لگا کرسینا۔ عوام
سَرَّجَ بولتے ہیں۔ شُرِّجَ اللحمُ: گوشت میں
چربی ملنا۔ اَشْرَجَ الحجارةَ: پتھروں کوایک دوسرے
سے ملا کرتہ بتہ کرنا۔ ــ الخریطةَ: تھیلے کے کناروں
کوملا کر باندھنا۔ ــ صَدْرَہ علی کذا: کوئی بات دل
میں چھپانا۔ تَشَرَّجَ الشیءُ فی الشیءِ: ایک چیز کا
دوسری چیز میں داخل ہونا، گھل مل جانا۔ الشَّرَجُ ج
اَشْرَاجٌ: کاج۔ یہ اس معنی میں اسم جنس ہے۔
الشَّرِیْجَة ج شَرَائِج: کھجور کے پتوں کا بنا ہوا
گون۔ بانس کا ٹھاٹھر جو دوکان کے دروازے پر لگایا
جائے۔ التَّشْرِیج: دوردور ٹانکوں کی سلائی۔ عوام
اسے تسریج کہتے ہیں۔

۲۔ شَارَجَ هُ: کے مشابہ ہونا۔ اسی سے ہے: فتیات
مُشارجات: ہم عمرلڑکیاں۔ تَشَارَجَا: باہم مشابہ
ہونا، ہم شکل ہونا۔ الشَّرْجُ (مص) ج شِرَاج و
شُرُوج: نوع۔ کہتے ہیں: هذا شَرْجُ ذاك: یہ
اس کی مثل ہے۔ هُمَا شرجٌ واحدٌ: وہ دونوں
ایک نوع کے ہیں۔ الشَّرِیج ج شَرَائِج: مانند،
مثل۔ کہتے ہیں: هو شریجُه: وہ اسکی مثیل ہے۔

۳۔ شَرَجَ ـ شَرْجًا: جھوٹ بولنا۔

۴۔ اِنْشَرَجَ الشیءُ: چیز کا پھٹ کر دو ٹکڑے ہونا۔
الشَّرْج جمع شِرَاج و شُرُوج: فرقہ۔ کہتے ہیں:
اصبحوا فی الأمر شَرْجَیْنِ: وہ اس معاملہ میں دو
فرقے ہوگئے۔ دو دو فرقوں میں بٹ گئے۔ الشَّرَج
جمع اَشْرَاج: کمان کی تڑخن۔ الشَّرِیج جمع
شَرَائِج: لکڑی کے دو مساوی ٹکڑوں میں سے ایک
ٹکڑا۔ وہ لکڑی جس کی دو کمانیں بنائی جائیں۔ قَوْسٌ
شَرِیجٌ: پھٹی ہوئی کمان۔

۵۔ الشَّرْج جمع شِرَاج و شُرُوج: نرم زمین کی
طرف پانی بہنے کی نالی۔ الشَّرْجَة: نرم زمین کی
طرف پانی بہنے کی نالی، وہ گڑھا جس میں کھال بچھا کر
اونٹوں کو پانی پلایا جائے۔ الشَّرَج جمع اشراج:
وادی کی چوڑی جگہ۔ الشَّرِیْجَة جمع شرائج:
تیر کے پر کو جوڑنے کا پٹھا۔ الشِّیْرَج: تلوں کا تیل۔
عوام اسے سیرج کہتے ہیں۔ (فارسی لفظ)۔ سهمٌ
مُشَرَّجٌ: پیچھے سے جڑے ہوئے پروالا تیر۔

۶۔ الشَّرْجَب (ح): عمدہ گھوڑا۔ لمبی ٹانگوں والا گھوڑا۔
الشَّرْجَبان و الشُّرجُبان: ایک قسم کا بینگن سے
مشابہ پودا جو رنگائی کے کام آتا ہے۔

○ شَرَجَ جمع اَشْرَاج: روزن، سوراخ، چھلا، کاج،
تکمہ۔ مقعد، دبر۔ شَرَجی: مقعدی، دبری۔

شرح: ۱۔ شَرَحَ ـ شَرْحًا اللحمَ: گوشت کے
لمبے لمبے ٹکڑے کاٹنا۔ شَرَّحَ الشیءَ: کو الگ الگ
حصوں میں کاٹنا۔ ــ قطعةَ اللحمِ: گوشت کے
ٹکڑے کو چھوٹے چھوٹے پارچوں میں کاٹنا۔
الشَّرْحَة: گوشت کا ٹکڑا۔ الشَّرِیح و الشریحة
جمع شَرَائِح: گوشت کا ٹکڑا، گوشت کا لمبا ٹکڑا۔
عِلمُ التشریح (طب): لاش کی چیر پھاڑ، علم تشریح،
تشریح اعضاء۔

۲۔ شَرَحَ ـ شَرْحًا المسألةَ: مسئلہ کے گہرے
مطالب کو کھولنا، بیان کرنا۔ ــ الکلامَ: کلام سمجھانا۔
ــ الشیءَ: چیز یا بات کو کھولنا، کشادہ کرنا۔ ــ إلی
الشیءِ: میں رغبت کا اظہار کرنا۔ کہتے ہیں: فلانٌ
یشرح إلی الدنیا: یعنی وہ دنیا میں اپنی رغبت کا
اظہار کرتا ہے۔ ــ صَدْرَہ للشیءِ و بالشیءِ: پر
خوش ہونا۔ شَرَّحَ الشیءَ: کو کھولنا اور ظاہر کرنا۔
اسی سے ہے: شَرَّحَ التینَ تشریحًا: انجیر کو پھاڑ
کر سوکھنے کے لئے دھوپ میں رکھنا۔ اَشْرَحَ صدرَہ:
شَرَحَ صَدْرَہ کے معنی میں ہے۔ اِنْشَرَحَ: کشادہ
ہونا۔ کہتے ہیں: شرح اللہ صدرہ لقبول الخیر
فانشرح: اللہ تعالیٰ نے اس کے سینہ کو خیر قبول کرنے
کے لئے کشادہ کر دیا اور وہ کشادہ ہوگیا۔ الشَّرْح عند
المُؤَلِّفِیْن: تفصیل سے سمجھانا، تفسیر، تشریح، توضیح،
وضاحت، بیان۔ الإنشراح: خوشی، شادمانی، مسرت۔

۳۔ شَرَحَ ـ شَرْحًا الشیءَ: کی حفاظت کرنا۔

○ شَرَحَ خاطِرَہ: کو خوش کرنا۔ شَرِیْحَة جمع
شرائح: خوردبین کا شیشہ۔ مَشْرَحَة: آپریشن کا
کمرہ، آپریشن کی میز، لاش کے معائنہ کا کمرہ۔
شارح: مفسر، تشریح کرنے والا، توضیح کرنے والا۔
مُشَرِّح: ماہر تشریح الاعضاء، چیر پھاڑ کا ماہر۔

شرخ: ۱۔ شَرَخَ ـ شَرْخًا و شُرُوخًا نابُ البعیر:
اونٹ کا دانت نکلنا۔ ــ شُرُوخًا الصبیُّ: بچہ کا
جوان ہونا صفت شارخ جمع شَرْخ جیسے صَاحِب و
صَحْب۔ الشَّرْخ (مص) ج شُرُوخ: اصل،
نوجوانی۔ کہتے ہیں: هو فی شرخ الشباب: وہ
نوجوانی کی عمر میں ہے، اول امر، رگ، چیز کا ابھرا ہوا
حصہ۔ شَرْخَا الرَّحْل: کجاوہ کا اگلا اور پچھلا
حصہ۔ کہتے ہیں: فلانٌ لا یزال بین شَرْخَیْ
رَحْلِه: وہ ہمیشہ سفر ہی میں رہتا ہے۔

۲۔ الشَّرْخ جمع شُرُوخ: مثل ہم جولی، ہم عمر۔
کہتے ہیں: هو شَرْخِی: وہ میرا ہم عمر ہے: هما
شَرْخَان: وہ دونوں ہم جولی ہیں یا ہم عمر ہیں، اونٹ
کے ہر سال کے بچے۔

۳۔ الشُّرْخُوب ج شَرَاخِیب (ع ا): ریڑھ کی
ہڈی۔

○ شَرْخ: عنفوان شباب، جوانی، شباب۔ شَرَخَ ـ
شَرْخًا: درز پڑنا، بال آنا، تڑقنا، کرچ اڑنا۔ شرخ
جمع شروخ: درز، دراڑ، شگاف، بال ٹوٹنا۔

شرد: ۱۔ شَرَدَ ـ شَرْدًا و شُرُودًا و شُرَادًا و
شِرادًا: بدکنا۔ ــ علی اللهِ: اللہ کی اطاعت سے
نکلنا صفت: شارِد ج شُرَّد و شُرُود جمع شُرُد
م شارِدة جمع شَوَارِد و شُرَّد۔ شَرَّدَہُ: کو
دھتکارنا، ڈرانا۔ کہتے ہیں: فلانٌ مُطَرَّدٌ مُشَرَّدٌ:
اسی طرح کہتے ہیں: فلان طرید شرید: وہ
دھتکارا ہوا ہے۔ ــ شملهُم: جمعیت کو متفرق کر
دینا۔ ــ بفلان: کے عیب لوگوں کو سنانا۔ اَشْرَدَہُ:
کو دھتکارنا، نکال دینا، بے گھر کرنا۔ تَشَرَّدَ القومُ:
لوگوں کا چلا جانا۔ الشَّرُود: وہ بارش جسے ہوا اڑا کر
گھر کے اندر لے جائے (عام لوگوں کی زبان میں)۔
شوارد اللغة: نوادر کلمات اور غیر مانوس الفاظ۔
الشرید: دھتکارا ہوا، ہکالا ہوا۔ الشَّرِیْدَة ج
شَرَائِد: شرید کا مونث، چیز کا بقیہ۔

۲۔ الشِّرْدَاح: موٹا نرم پتلے گوشت والا۔

○ شَرَدَ ـ شِرادًا و شُرُودًا: (گھوڑے کا) بھاگ
نکلنا؛ فرار ہونا، بھاگنا، بھاگ جانا، نو دو گیارہ ہو جانا،
مارے مارے پھرنا، ادھر ادھر پھرنا، منہ اٹھائے پھرنا،
گم کردہ راہ ہو جانا، بھٹکتے پھرنا، (خیالات کا) بٹا ہوا
ہونا۔ شرد ذِهنُهُ: خیالات میں کھو جانا، گم ہو جانا،
محو ہو جانا، مستغرق ہونا اور پراگندہ دماغ ہونا۔ شرد
به الفکرُ: وہ خیالات میں گم ہے۔ شَرَّدَہ: کو ڈرا
کر بھگا دینا، باہر نکال دینا، ڈرا دینا۔ تشرّد: آوارہ
گردی کرتے پھرنا، بے خانماں زندگی بسر کرنا۔
شُرُودُ الفِکرِ: پراگندگی افکار، استغراق۔ شرید:
بھگوڑا، جلاوطن، تارک وطن، بے خانماں، نکالا ہوا،
آوارہ گرد، خدائی خوار، کوچہ گرد، ہرزہ گرد، مارا مارا
پھرنے والا، خانہ بدوش۔ تشرید: نکالنا، اخراج،
دیس نکالا، جلاوطنی، بے دخلی، خانہ بدوشی کی زندگی،
آوارہ گردی، بے خانماں زندگی۔ حیاة التشرید:
بے خانماں زندگی، آوارہ گردی۔ تَشَرُّد: آوارہ
گردی، خانہ بدوشی کی زندگی۔ شوارد اللغة:
زبان کی بے قاعدگیاں یا خلاف قیاس باتیں۔ شارد

النظر (النظرات): خلا میں گھورنے والا، خالی نظر۔ لا تفوته شاردة و لا واردة: اس سے کچھ نہیں بچتا، وہ کچھ بھی ہاتھ سے نہیں جانے دیتا۔ مَشَرَّد: بھگوڑا، پناہ گیر، بے خانماں، پراگندہ۔ مُشَرَّدُ البال: بوکھلایا ہوا، پریشان، گھبرایا ہوا، مُتَشَرِّد: بے گھر، آوارہ گرد، بے خانماں، خانہ بدوش، من چلا۔

شرذ: شَرَّذَ الجمعَ: (بھیڑ، مجمع) کو متفرق کرنا۔ الشِرذِمَة جمع شَرَاذِم و شَرَاذِیم: لوگوں کی چھوٹی جماعت۔ ثیابٌ شَرَاذِم: پھٹے ہوئے کپڑے۔

شرز: ۱۔ شَرَزَ ـ شَرْزًا ہٗ: کو کاٹنا، صفت: شارِز جمع شُرَّاز۔ شَرَّزَہٗ: کے ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ الشیراز جمع شَوَارِیز و شَرَارِیز: پانی نکلا ہوا دہی۔ عوام اسے اللبنة المقطوعة کہتے ہیں۔

۲۔ شَرَّزَہٗ: کو ایذا دینا، گالی دینا۔ شَارَزَ: بدخلق ہونا۔ ـ الرجُلَ: سے جھگڑنا، دشمنی کرنا۔ أَشْرَزَہٗ: کو ہلاکت اور سختی میں ڈالنا۔ الشَرْزُ (مص): قوت، موٹائی، سختی، موٹا، سخت جیسے: عذّبَہُ اللّٰہ عذابا شَرْزًا: اللہ تعالیٰ نے اسے سخت عذاب دیا۔ الشَرْزة: اسم مرۃ، ہلاکت اور سختی۔ الشُرَّاز: وہ جو لوگوں کو سخت عذاب دیں۔ المُشارِز (فا): سخت، بدخلق۔ المُشَرَّز: باہم بندھا ہوا، ملائے ہوئے کناروں والا۔

شرس: ۱۔ شَرِسَ ـ شَرَاسَةً و شَرَسًا و شَرِیسًا: بدخلق ہونا صفت: شَرِس و شَرِیس و أَشْرَس۔ شَرَسَ ـ شَرْسًا ہٗ: کو سخت کلامی سے جلانا۔ شَارَسَ مُشَارَسَةً و شِرَاسًا ہٗ: کے ساتھ سختی کا برتاؤ کرنا۔ تَشَارَسَ القومُ: آپس میں دشمنی رکھنا۔ الشَرْساء: أَشْرَس کا مؤنث۔ الشَرِیس (مص): بدخلقی، جھگڑالوپن۔ (کہتے ہیں: قد لان شَرِیسُہٗ: یعنی اس کی بدمزاجی اور جھگڑالوپن کچھ نرم پڑ گیا) بدخلق، بدمزاج، سخت جھگڑالو۔ کہتے ہیں: ھو ذو شریس: وہ بدخلق اور سخت جھگڑالو ہے اور لہ نفسٌ شریسة: وہ جھگڑالو ذہن والا ہے۔

۲۔ شَرِسَ ـ شَرَسًا ت الماشیةُ: مویشی کا کانٹے دار چھوٹے پودے چرتے رہنا۔ شَرِسَ ـ شَرَاسَةَ ت الماشیةُ: مویشی کا خوب چرنا۔ الشَرْس (مص) والشَرْس والشِرْس: چھوٹے کانٹے دار پودے۔ شَرِیسُ الأکل: بہت کھانے والا۔ أرضٌ شَرِیسَةٌ و مُشْرِسَةٌ: چھوٹے چھوٹے کانٹے دار پودوں کی کثرت والی زمین۔

۳۔ شَرَسَ ـ شَرْسًا الناقةَ: اونٹنی کو مہار سے کھینچنا۔

۴۔ الشَرْسَاء: سفید پتلا بادل۔ الشِرَاس: سریش۔

الشَرِیس (ح): شیر۔

۵۔ شَرسَفَ شَرسَفَةً: بدخلق ہونا۔ الشُرْسُوف ج شَرَاسِیف (ع ا): پیٹ کے اوپر پسلی کا کنارہ، بندھا ہوا اونٹ، سختی، مصیبت۔

○ شردق: تَشَرْدَقَ: غلط طور پر نوالہ نگلنا، گلا گھٹ کر مرجانا۔

○ شرذم: تشَرذَمَ: دندانے پڑ جانا، نوکیلے کونوں والا ہونا، کٹا پھٹا ہونا۔

○ شَرِسَ ـ شَرَسًا و شَرَاسَةً: آوارہ، برا، بغض پرور، کینہ جو، بد باطن، شرارتی، شرانگیز، بدمزاج، تند خو، کم آمیز، جھگڑالو، چڑچڑا، تنگ مزاج ہونا۔ شَرِس و شَرِیس: آوارہ، برا، بغض پرور، کینہ جو، شرارتی، شرانگیز، بدمزاج، تندخو، کم آمیز، جھگڑالو، چڑچڑا، تنگ مزاج، جنگلی، ظالم، سفاک، سخت غضبناک، غضبناک۔ شَرَاسة و شَرَس: بداعمالی، شرارت، ضرر رسائی، بدطینتی، فسق و فجور، برائی، عناد، بغض، بدباطنی، کینہ، کمینگی، گھٹیا پن، رذالت، کم آمیزی، تندخوئی، چڑچڑاپن۔

شرش: الشَرْشَفُ جمع شَرَاشِف: پلنگ پوش (bed sheet)(فارسی لفظ)۔

شرص: شَرَصَ ـ شَرْصًا ہٗ: کو کھینچنا۔ ـ و شَرَّصَ ہٗ بکلامِہ: کو گالی دینا۔ الشَرْص (مص): سختی، کھردراپن، اکھڑپن۔ الشِرص ج شِرَاص و شِرَصَة: کنپٹی کے پاس بال گرنے کی جگہ۔

○ شَرَّشَ: جڑ پکڑنا۔ شِرش جمع شُرُوش: جڑ۔ شِرشُ اللبن: دودھ یا دہی کا پانی۔ شَرْشِیر: جنگلی بطخ، مرغابی۔ شَرَاشِر: روح، خود، ذات، طبیعت (شخص کی)۔

شرط: ۱۔ شَرَطَ ـ شَرْطًا علیہ فی بیع و نحوہ: سے پر شرط لگانا۔ شَارَطَہٗ: ایک دوسرے سے شرط باندھنا۔ سے کسی معاملہ میں کچھ کرنے کا عہد کرنا۔ تَشَرَّطَ: خود پر خواہ مخواہ قیود لگانا۔ ـ فی العمل: کام تندہی سے کرنا۔ تَشَارَطَ القومُ: ایک دوسرے کے ساتھ شرط لگانا۔ تشارَطُوا علی الشیء: پر قائم رہنا، پر عمل کرنا۔ إشتَرَطَ لہ کذا: کے لئے کوئی بات لازمی قرار دینا۔ الشَرْط (مص) جمع شُرُوط: پابندی۔ (الشرطُ أَمْلَکُ علیك أم لك: یعنی شرط شرط لگانے والے کو شرط کی پابندی کا اختیار دیتی ہے، خواہ اس کے حق میں ہو یا خلاف۔ عند النحاة: شرط: کسی کام کے دوسرے کام کے ساتھ وقوع کی ترتیب: جیسے ان زرتنی زرتك: اگر تم مجھے ملنے آؤ گے تو میں بھی تمہیں ملنے آؤں گا۔ اور ''ادرس تحفظ'' پڑھو تاکہ یاد رکھ سکو۔ ـــ الشُرطَة: شرط۔ الشَرِیطَة ج شرائط: شرط۔

۲۔ شَرَطَ ـ شَرْطًا الجلدَ: جلد میں نشتر لگانا۔ شَرَّطَ الجلدَ: جلد میں نشتر لگانا۔ الشریط جمع شُرُط: مشروط۔ الشَرِیطَة جمع شَرَائِط: پھٹے ہوئے کان والا اونٹ۔ المِشْرَط و المِشْرَاط و المِشْرَطَة ج مَشَارِط و مَشَارِیط: نشتر۔

۳۔ شَرَطَ ـ شَرْطًا: کسی بڑے کام میں پڑنا۔ أَشْرَطَ نَفْسَہٗ أو مالَہٗ فی امر: کسی امر میں جان و مال کو پیش کرنا۔ ـ الإبلَ: فروخت کرنے کے لئے اونٹ کو نشان لگا کر علیحدہ کرنا۔ ـ نفسَہٗ لکذا: کے لئے اپنے آپ کو تیار کرنا، آمادہ ہونا۔ ـــ إلیہ رسولاً: کی طرف جلدی سے قاصد بھیجنا۔ الشَرَط (مص) ج أشراط: علامت، چیز کا شروع۔ الشُرَط: میدان کارزار میں سب سے پہلے اترنے اور جان کی بازی لگانے والا فوجی دستہ۔ الشُرْطَہ و الشُرْطِی۔ شُرَط کا واحد: پولیس والا۔

۴۔ شَرَطَ الشیءَ: کو باندھنا، مضبوط کرنا۔ الشریط جمع شُرُط: کھجور کی بٹی ہوئی رسی، تار، جیسے: شریط الکھرباء: بجلی کا تار۔ شریط التلغراف: ٹیلیگراف کا تار وغیرہ۔ الشریطة جمع شرائط: ربن (بالوں کو باندھنے کے لئے) ڈوری، پتلا فیتہ، لڑی ولیس وغیرہ جن سے کپڑوں کی آرائش کی جاتی ہے۔ الشِرطة ج شَرَاطِیط: کپڑے کا ٹکڑا۔

۵۔ أَشْرَطَ بالشیء و فیہ: کو ہلکا سمجھنا اور شرط لگانا۔ إسْتَشْرَطَ المالُ: مال کا درستی کے بعد خراب ہونا۔ الشَرْط جمع أَشْرَاط: گھٹیا، کمینہ، کنجوس۔ الشَرَط جمع أشراط: گھٹیا حقیر مال، چھوٹے چھوٹے مال۔ الأشراط: رذیل لوگ، اشراف (ضد)۔ شُرطَة کل شیءٍ: عمدہ و بہترین چیز۔ أَشْرَطُ الناس: رذیل ترین لوگ۔

۶۔ الشَرِیط ج شُرُط: عورت کی خوشبو وغیرہ رکھنے کی ڈبیہ۔

۷۔ شَرْطَنَہٗ: کو ترقی دے کر پادری بنانا، آج کل یوں کہا جاتا ہے: (کَھَّنَہٗ و سامَہٗ کاھِنًا)۔ الشَرطونیة: پادری بنانا Ordination۔

○ شَرَطَ ـ شَرْطًا ہٗ: کو چیرنا، پھاڑنا، کو چیر دینا، کو چھیلنا، چھیل کر اتارنا، کریدنا، چاک کرنا۔ ـ علی ہٗ: پر شرط یا فرض کے طور پر کچھ عائد کرنا، کے لئے

کچھ مشروط کرنا۔ ـــ ہ: کی صاف صاف شرط کرنا۔ شَرَّط ہ: کو چیر پھاڑ کر چیتھڑے چیتھڑے یا ٹکڑے ٹکڑے کرنا، کو چیر ادینا، چھیلنا، کریدنا۔ شَارَطَ: باہمی شرائط طے کرنا، ایک معاہدہ کرنا۔ ـــ ہ: کے ساتھ شرط لگانا، بدنا یا باندھنا۔ تَشَرَّطَ: سخت شرطیں عائد کرنا۔ تَشَرَّط فی عمله: اپنے کام میں توجہ صرف کرنا، اپنا کام محنت سے سرانجام دینا۔ اِشْتَرَطَ علی ہ: پر کچھ شرط یا فرض کے طور پر عائد کرنا، پر کچھ مشروط کرنا۔ ـــ ہ: کی صاف صاف شرط کرنا۔ اُشْتُرِطَ لِ: کے لئے بنیادی یا اولین شرط ہونا۔ شَرْط جمع شروط: چیر (کھال میں) لمبا کٹ، شگاف، شرط، شرط لازم۔ (قانون کی) دفعہ (معاہدہ کی)، شق (تمہیدی) شرط۔ شَرْطًا أن، بشرطِ، علی شرطِ أن، علی شَرِیطَةِ: اس شرط پر کہ من دون شَرطٍ، (بدون) شرط: بلاشرط۔ بلاشرطٍ أو قید: بلاشرط، غیرمشروط۔ شرط الخیار: (کسی ٹھیکہ، معاہدہ، تجارتی معاملہ، ذمہ داری سے پیچھے ہٹنے کے حق کی شق)۔ اشراط الساعة: علامات قیامت۔ شَرْطِی۔ مشروط۔ جملہ شرطیة: شرطیہ جملہ۔ شَرْطِیة: ٹھیکہ، معاہدہ۔ شَرْطة جمع شُرَط: جنبش، لکیر، نشان الحاق (hyphen)، ڈیش (dash)۔ شُرْطَة: پولیس، پولیس والے، سپاہی۔ دار الشُرطة: پولس سٹیشن، تھانہ۔ تقریر الشرطة: پولیس رپورٹ۔ شُرْطِی و شُرَطی جمع شرطیون: پولیس مین، آفیسر۔ شَرِیط جمع شَرَائِط و أَشْرِطَة: بینڈ، ربن، ٹیپ، ڈوری، رسی، سُتلی، طناب، لائن، تسمہ، فیتہ، بٹا ہوا ڈورا، گندھے ہوئے بال، ٹیکری (chevron)، فیتی، فیتہ، تمغہ کا ربن، سروس ربن، (ریلوے) لائن، فلم کی پٹی film strip فلم۔ شریط سینمائي: (میکنیک) ٹیپ۔ شریط مُصَغَّر: مائیکروفلم۔ شریط القیاس: ماپ کی ٹیپ۔ شریط ناطِق جمع شَرائِط ناطِقة: ساؤنڈ فلم، بولتی فلم، ساؤنڈ ٹریک، میکنیک (مقناطیسی) ٹیپ۔ شَرِیط النار: فیوز (fuse) دودة الشریط: tapeworm مَشْرَط: پروگرام۔ مِشْرَط جمع مَشارِط: نشتر۔ اشتراط جمع اشتراطات: شرط۔

شرع: ا۔ شَرَعَ - شَرْعًا للقوم: قوم کے لئے قانون بنانا۔ ـــ لهم الطریق: کی رہنمائی کے لئے راستہ پر چلانا یا اس کو ظاہر کرنا۔ کہتے ہیں: شَرَعَ اللّٰهُ لنا کذا یَشْرَعُه: اللہ تعالیٰ نے اپنی شرع سے یہ ظاہر اور واضح کیا۔ ـــ الرجُلُ: حق کو ظاہر کرنا، باطل کو مٹانا۔ شَرْعًا و شُرُوعًا الطریقُ: راستہ کا واضح ہونا۔ شَرَّعَ و أَشْرَعَ الطریقَ: راستہ کو ظاہر کرنا، واضح کرنا۔ اِشْتَرَعَ الشَرِیعَةَ: قانون بنانا۔ الشَرْع (مص): شریعت۔ کہتے ہیں: شَرْعُكَ ما بَلَّغَكَ المحلَّ: تمہیں اتنا زادِ راہ کافی ہے جو تمہیں تمہاری منزل تک پہنچا دے۔ مراد آسان پر قناعت کرنی چاہیئے۔ ـــ والشِرع و الشَرَع: مثل، برابر۔ کہتے ہیں: الناس فی هذا شرعٌ واحدٌ: لوگ اس میں برابر ہیں۔ هم فی هذا شَرْعٌ کا بھی یہی معنی ہے۔ دو ہوں تو کہیں گے: هما شِرعان وہ دونوں برابر ہیں۔ الشِرْعَة ج شِرَع و شَرَع و شِرَع و شِرَاع: شریعت، عادت، مثل۔ کہتے ہیں: هذه شِرعة هذه: یہ اس جیسی ہی ہے۔ الشَرِیعَة جمع شَرَائِع: اسلامی قانون، خدائی احکام، ضابطہ۔ الشَرْعِیّ: شرع کے مطابق، شرع پر منطبق (کوئی عمل وغیرہ)۔ الإبن الشرعی: شرعی بیٹا جسے کوئی شخص اپنا بنا لے اور اسے اپنے اصل بیٹے کا درجہ دے۔ المَشْرُوع: جائز، جسے شرع جائز قرار دے۔

۲۔ شَرَعَ - شَرْعًا البیتُ: گھر کا لب سڑک ہونا۔ ـــ الباب إلی الطریق: دروازہ کو راستہ کی جانب کھولنا۔ ـــ شَرْعًا و شُرُوعًا فلانٌ علینا: ہمارے قریب ہونا اور ہماری طرف جھانکنا۔ أَشْرَعَ بابَه إلی و علی الطریق: دروازہ راستہ کی طرف کھولنا۔ الشارع جمع شَوَارِع: عام گزرگاہ، بہت آمد و رفت والی سڑک۔ بیتٌ شارِع: سڑک کے قریب واقع مکان۔ الشوارع من النجوم (فلک): ڈوبنے کے قریب ستارے۔ الشریعة جمع شَرَائِع: دہلیز، چوکھٹ۔

۳۔ شَرَعَ - شَرْعًا و شُرُوعًا فی الماء: پانی میں گھسنا یا پانی کو چلو سے پینا۔ ـــ الوَارِدُ: پانی کو منہ لگا کر پینا۔ ـــ الماشِیَةَ: مویشی کو پانی پلانا۔ ـــ الأمرَ: کام شروع کرنا۔ ـــ فی الأمر: کام میں مشغول ہونا۔ ـــ بفلان: کسی کو پانی پلانا۔ ـــ یضربُ: کا مارنے لگنا۔ شَرَّعَ و أَشْرَعَ هُ فی الماء: کو پانی میں داخل کرنا۔ الشِرْعَة جمع شِرَع و شَرَع و شِرَع و شِرَاع: پانی کی جانب راستہ۔ الشُرَّع و الشُرُوع: کہتے ہیں: إبلٌ شُرَّع و شُرُوع: پانی میں گھسے ہوئے اونٹ۔ الشَرِیعَة ج شَرَائِع: کنارہ دریا پر پینے والوں کا گھاٹ۔ المَشْرَع و المَشْرَعَة و المَشْرُعَة جمع مَشارِع: پانی کا گھاٹ۔ الامرُ المَشْرُوع: وہ کام جو آپ نے شروع کیا ہو۔

۴۔ شَرَعَ - شَرْعًا و شُرُوعًا الرِماحُ فَشَرَعَت هِیَ: نیزوں کو سیدھا کرنا تو ان کا سیدھا ہو جانا۔ أَشْرَعَ علیه الرمحَ: نیزہ کو کسی کی طرف سیدھا کرنا۔ الشَارِع م شارِعَة جمع شُرَّع و شُرُوع و شَوَارِع (فا): رماح شارعة و شَوَارِع: سیدھے کئے ہوئے نیزے۔ الشِراع جمع أَشْرِعَة و شُرُع: کمان کی تانت۔ الشُرَاعِی من الرماح: لمبا نیزہ جو شُراع نامی شخص سے منسوب ہے، جو نیزے بنایا کرتا تھا۔ الشَرْعَة و الشِرْعَة ج شِرَع و شَرَع و شِرَاعٌ: کمان کی تانت؛ تار یہ بھی کہتے ہیں: ضربوا علی الشَرَع: انہوں نے تانت کو بجایا۔ الشِرْع: سارنگی کے تار۔ جوتے کا تسمہ۔ المشروع: سیدھا کیا ہوا۔

۵۔ شَرَعَ - شَرْعًا الشيءَ: چیز کو بہت اونچا کرنا۔ ـــ الحبلَ: رسی کھول کر اس کے دونوں کناروں کو کڑے میں ڈالنا۔ شَرَّعَ السفینةَ: کشتی میں بادبان لگانا۔ ـــ الحبلَ: رسی کی گرہ کھولنا۔ أَشْرَعَ الشيءَ: کو بہت اونچا کرنا۔ الشِراع جمع أَشْرِعَة و شُرُع: ہر نصب کی ہوئی اور اٹھائی ہوئی چیز۔ بادبان اونٹ کی گردن۔ کہتے ہیں: رجلٌ شِراعُ الانف: لمبے بانسے کی ناک والا۔ الشِرَاعِی من الإبل: لمبی گردن والا اونٹ۔ الشَرْعَة جمع أَشْرَاع: کشتی۔ الشِرْعَة جمع شِرَع و شَرَع و شِرَع و شِرَاع: بھٹ، تیتر، شکار کرنے کا جال۔ أنف أَشْرَع: لمبے بانسے کی ناک۔ المُشَرَّع من البیوت: اونچا مکان۔

۶۔ الشَرَاعَة: شجاعت، بہادری۔ الشَرَّاع: عمدہ کتان بیچنے والا۔ الشریع: بہادر، شجاع، عمدہ کتان۔ ـــ من اللیف: درخت خرما کے سخت چبھنے والے کانٹے۔ المِشْرَع (مو): گھڑی کے رقاص (pendulum) جیسے رقاص والا آلۂ موسیقی جو موسیقی سن کر تیز حرکت ظاہر کرتا ہے۔

۷۔ شَرْعَبَ الادیمَ: چمڑے کو لمبائی میں کاٹنا۔ الشَرْعَب: لمبا، طویل۔ الشَرْعَبِیّ: ایک قسم کی چادر، خوبصورت جسم کا لمبا آدمی۔

○ شَرَعَ - شَرْعًا و شُرُوعًا فی: میں داخل ہونا؛ (فی/ب) سے شروع کرنا، آغاز کرنا شرع یفعل: کرنے لگنا؛ ـــ ہ: (اسلحہ وغیرہ) کو (علی) کسی کی

طرف کرنا یا اس کا رخ کسی کی طرف کرنا؛ ـــ ہ: کو کھولنا؛ ـ ہ: (سنگین) کو ـ (علی): (رائفل) پر لگانا ـ ہ: (قوانین) کو رائج کرنا، وضع کرنا، بنانا ـ ہ: (قوانین) وضع کرنا، بنانا ـ (ل) کے لئے ـ شرع مشروعا: کوئی سکیم بنانا ـ شرّع (ہ): ہتھیار کا نشانہ ـ (علی) کی طرف کرنا ـ شرّع: قانون سازی کرنا ـ أشرع ہ: ہتھیار نکال کر (علی) کی طرف کرنا یا اس کا رخ کی طرف کرنا ـ أشرع عینیه إلی: کو ایک نظر دیکھنا، پر سرسری نظر ڈالنا ـ أشرع قلمهٗ: اپنی قلم نکالنا یعنی لکھنے کے لئے تیار ہونا ـ إشترع ہ: قوانین کو رائج کرنا، وضع کرنا، بنانا ـــ ہ: قوانین، مقرر کرنا یا دینا (ل) کیلئے یا کو، قوانین وضع کرنا (ل) کیلئے ـ الشرع: اسلامی قانون ـ شرعًا و فرعًا: مکمل حق کے ساتھ، اچھے مقصد کے ساتھ، کے حق کے طور پر ـ شرعیًا: قانونی طور پر، قانون کی نظر میں، جائز طور پر ـ الطب الشرعی: عدالتی طب ـ القضاء الشرعی: شریعت پر مبنی عدالتی اختیار ـ المحاکم الشرعیة: مذہبی عدالتیں ـ شرعیّة: قانونی استحقاق، قانونی کی مطابقت، جائز حق، جواز ـ شِرعة: قانون ـ الشِرعة: شریعت، اسلامی قانون ـ شِراع جمع شُرُع و أشرعة: بادبان، خیمہ ـ شِراعی: بادبانی ـ سفینة شِراعیة: بادبانی کشتی ـ طائرة شِراعیة: بے انجن طیارہ (glider) ـ شرّاعة: جھروکہ، دروازہ میں جھانکنے کا سوراخ ـ شریعة جمع شرائع: باؤلی، باؤلی کا راستہ، قانون ـ نہر الشریعة: دریائے اُردن ـ مشرعة جمع مشارع: پانی پینے کی جگہ ـ تشریع: قانون سازی ـ سلطة التشریع: قانون سازی کا اختیار، قانون سازی، مجلس قانون ساز، مقننہ ـ تشریعی: قانون ساز ـ الجمعیّة التشریعیة: قانون ساز اسمبلی ـ دورة تشریعیة: قانون سازی کا عرصہ، یا اجلاس ـ السُلطة التشریعیه بمعنی سلطة التشریع ـ تثنیة الاشتراع: حضرت موسیٰ کی پانچویں کتاب ـ إشتراعی: قانون سازی کا ـ شارع: قانون ساز، قانون دینے والا جمع شارعون ـ شارع جمع شوارع: گلی، سڑک ـ شارع رئیسی: بڑی سڑک شاہراہ، عام گزرگاہ ـ شارع عام: عام گزرگاہ، شارع عام ـ مشروع: جائز، قانونی، قانون کے مطابق، جائز حقدار ـ مشروع جمع مشروعات، و مشاریع: پلان، پراجیکٹ، سکیم، ڈیزائن، کارعظیم، ذمہ داری ـ مشروع قانون: بل، مسودہ قانون ـ مشروعیة: قانونی استحقاق، جواز ـ مُشرّع جمع مُشرّعون: قانون ساز، قانون دینے والا ـ مُتشرّع: قانون ساز، قانون دینے والا، ماہر قانون، فقیہ ـ مُشترِع جمع مُشترعون: قانون ساز، قانون دینے والا، ماہر قانون، فقیہ ـ

شرف: ۱ ـ شرُف ـ شرافةً و شرفًا: شریف ہونا، بلند رتبہ والا ہونا، دین و دنیا میں بلند مرتبہ کا حامل ہونا ـ ـ شرفًا ہٗ: پر شرف میں غالب آنا، صفت مفعولی: مشروف ـ شرّف ہٗ: کو بزرگی دینا، کی عزت کرنا ـ شارف ہٗ: شرافت و بزرگی میں کسی پر فخر کرنا ـ تشرّف الرجلُ: شرف حاصل کرنا ـــ بکذا: کو اپنے لئے باعث شرف جاننا ـ تشرّف القومُ: قوم کے عزت دار لوگوں کا قتل ہونا ـ إستشرف الشاةَ: بے عیب بکری کو تلاش کرنا ـ الشرف (مص): بلندی و بزرگی، خاندانی شرافت، شریف ـ کہتے ہیں: هو شرفُ قومه و کرمُهم: وہ اپنی قوم کا شریف اور کریم شخص ہے ـ الشرفة: خاندانی شرافت ـ الشُرفةُ من المال: مال کا عمدہ حصہ ـ کہتے ہیں: أعِدُّ زیارتکم شُرفةً: میں آپ کی آمد کو مہربانی اور شرف سمجھتا ہوں ـ الشارف (فا) جمع شُرّف و شُرُف و شُرُوف و شُرْف: عنقریب صاحب شرف ہونے والا ـ الشریف ج شُرفاء و أشراف مونث شریفة جمع شرائف و شریفات: صاحب شرف، عزت دار ـــ عند المسلمین: خاندان نبوت سے تعلق رکھنے والا ـ الخط الشریف: سلطان کے ہاتھ یا اسکے حکم سے لکھی جانے والی تحریر ـ نقیب الاشراف: نبی کریم کی اولاد کے نسب نامہ کا ریکارڈ رکھنے والا تاکہ کوئی غیر اس کا دعویٰ نہ کر سکے ـ الشریفة: کہتے ہیں: فلانٌ نفسه شریفةٌ: وہ شریف النفس ہے ـ الأشرف: اسم تفضیل ہے ـ

۲ ـ شرَفَ ـ شرفًا الحائطَ: دیوار میں کنگرہ بنانا ـ شرِف ـ شرفًا: بلند ہونا ـ شارف المکانَ: پر چڑھنا ـ ـــ الشیءَ: کو اوپر سے جھانکنا ـ شرّف البیتَ: گھر کے کنگرے بنانا ـ ـــ المکانَ: پر چڑھنا ـ أشرف الشیءُ: بلند اور اونچا ہونا، کھڑا ہونا ـ ـــ المکانَ: پر چڑھنا ـ ـــ علیه: کو اوپر سے جھانکنا، پر مہربان و مشفق ہونا ـ تشرّف البیتُ: گھر کا کنگرے والا ہونا ـ ـــ المکانَ: پر چڑھنا ـ ـــ الشیءَ: پیشانی پر ہاتھ رکھ کر کسی چیز کو نظر اٹھا کر دیکھنا ـ ـ للشیءِ: کو جھانکنا ـ ـ علی الشیءِ: کو اوپر سے جھانکنا ـ إشترف: کھڑا ہونا ـ إستشرف: کھڑا ہونا ـ ـــ الشیءَ: پیشانی پر ہاتھ رکھ کر کسی چیز کو نظر اٹھا کر دیکھنا ـ ـــ ہٗ حقه: کا حق مار لینا ـ الشرف جمع أشراف: بلند جگہ، ناک ـ شرفُ البعیر: اونٹ کا کوہان ـ أشرافُ الانسان: آدمی کے کان اور ناک ـ الشُرفة: شُرفات کا واحد: مثلث یا مربع برجیاں، جو شہر پناہ یا محل کے اوپر کے حصہ میں بنائی جاتی ہیں ـ الشُرفةُ من القصر شُرف: محل کا چھجا، بالکونی ـ الأشرف (ح): چمگادڑ ـ قصرٌ أشرف م شرفاء ج شُرف: چھجوں یا برجیوں والا محل ـ رجلٌ أشرف: بلند کاندھے والا آدمی ـ منکبٌ أشرف: بلند مونڈھا ـ الشرفاء: أشرف کا مونث اور چھجوں (بالکونیوں) یعنی شُرف کا واحد ـ ـ من الآذان: لمبا کان ـ حارکٌ شریف: مونڈھا ـ المُشرف من الاماکن: اونچی جگہ، اوپر سے جھانکنے کی جگہ ـ المُشرف جمع مشارف: جھانکنے کی جگہ ـ مشارفُ الارض: زمین کی بلند جگہیں ـ المُستشرف: بلند، اونچا ـ

۳ ـ شرُف ـ شروفًا الناقةُ: اونٹنی کا بوڑھی ہونا ـ الشارف من النوق جمع شُرّف و شُرُف و شُرُوف و شُرْف: بوڑھی اونٹنی ـ سهمٌ شارف: پرانا تیر ـ دنٌّ شارف: پورانی شراب کا مٹکا ـ الشارفة جمع شارفات و شوارف: الشارف کا مونث: بوڑھی اونٹنی ـ الشوارف: شراب کے برتن

۴ ـ شارف ہٗ: کے قریب ہونا اور آنا ـ أشرف علی الموت: قریب المرگ ہونا ـ ـــ ت الخیلُ: گھوڑوں کا تیز دوڑنا ـ ـــ لك الشیءُ: کا تمہارے لئے ممکن ہونا اور تمہاری طاقت میں ہونا ـ ـــ ت نفسهٗ علی الشیءِ: کا حریص ہونا، اور اسکی خاطر ہلاک ہونا ـ المَشرفی: عرب کے ان دیہات کی طرف منسوب جو مشارف الشام کے نام سے معروف ہیں ـ اسی سے ہے: السیوفُ المشرفیة: اشرفی تلواریں ـ کہا جاتا ہے کہ یہ نسبت یمن میں ایک جگہ کی طرف ہے مشارف الشام کی طرف نہیں ـ

○ شرف ـ شرفًا و شرافةً: خاندانی، شائستہ، شریف، عالی نسب، امیرزادہ، مشہور، نامور، ممتاز، سربرآوردہ، بلند رتبہ ہونا ـ شرّف ہٗ: (کو) شریف، عالی نسب، امیر زادہ، مشہور، نامور، ممتاز، سربرآوردہ بنانا، کو سرفراز کرنا، نواب بنانا، ممتاز بنانا، ممتاز کرنا، کی عزت کرنا، کو اعزاز عطا کرنا ـ ہ (ب): کا، کو شرف عطا کرنا

شَـارَفَ هُ: کیساتھ شرف اور عالی نسبی وغیرہ میں مقابلہ کرنا، — ہ: کے قریب جانا، کے اتنا قریب آنا کہ دیکھا جا سکے، کی زد میں ہرونا، کو او پر سے دیکھ سکنا، سے نظر میں آنا، کی نگرانی کرنا، پر تسلط قائم رکھنا، کی نگہبانی کرنا۔ أَشْرَفَ: اونچا، لمبا، بلند ہونا۔ — علی: سے کہیں بلند ہونا، سے اونچا ہونا، کو او پر سے دیکھ سکنا، سے بڑھنا یا اونچا ہونا، سے نظر میں آنا، (کھڑکی یا دروازہ وغیرہ کا) کی طرف کھلنا، یا اسکا اس کی طرف رخ ہونا، میں تماشائی ہونا، میں تماشا دیکھنا، دیکھا کرنا، (کی) نگرانی کرنا، اوپر سے دیکھنا، کا انتظام کرنا، پر کنٹرول کرنا، کا اہتمام کرنا، کو چلانا، کا نظم و نسق کرنا، کا نگران ہونا، کے قریب ہونا، کو کرنے کو ہونا۔ تَشَرَّفَ ب: سے مشرف ہونا، کا اعزاز ہونا۔ اِسْتَشْرَفَ الی: کی عزت کرنا، کو نظر اٹھا کر دیکھنا۔ شَـرَف: مقام بلند۔ شَـرَف: بلند مرتبہ، شرافت، عالی نسبی، امتیاز، عظمت، معزز عہدہ، حقیقی منزلت، عزت، احترام، اعزاز، نیک نامی، شہرت و وقار، بزرگی، جلال، شان۔ علی شرفِهِ: کے اعزاز میں۔ شَرَفی: اعزازی۔ شُرُفَة جمع شُرُفات و شُرُفات: بالکونی، بوکس (box) (تھیٹر کا) فصیل کی دندانے دار دیوار۔ شِرافة: (مکہ میں) شریف کا دفتر۔ شُرّافة جمع شُرّافات: بالکونی، گیلری۔ شریف جمع شُرَفاء و أَشْراف: ممتاز، نمایاں، مشہور، نامور، شریف، عالی نسب، امیر زادہ، شائستہ، محترم، نامی گرامی، برتر، بہترین، پر جلال، سرفراز، عالی شان، جلیل القدر، قابل احترام، آبرومند، باعزت، عزت مآب، قابل عزت، (تجارت پیشہ) دیانت دارانہ، شریف، نبی کریم کی اولاد کا لقب۔ الشریف: (عثمانی سلطنت کے دور میں) مکہ کے گورنر کا لقب۔ مُشْرَف: بلند جگہ وہ جگہ جہاں سے دور دور تک نظر آئے، بلندی جمع مشارف: بلندیاں، پہاڑیاں۔ تَشْرِیفة جمع تشریفات: اعزاز، اعزازات بخشی۔ تشریفات: آداب محفل مجلسی آداب، پروٹوکول۔ التشریفات الملکیة: سابق شاہ مصر کے معائنے اور تشریف آوریوں اور استقبالوں کے متعلق اعلامیہ۔ رئیس التشریفات: مہتمم تقریبات۔ کِسْوَة التشریفة: پریڈ کی وردی۔ مَلابِس التشریفة: جشن کا لباس۔ مُدِیر التشریفات: چیف آف پروٹوکول، ناظم استقبال سفراء۔ تشریفاتی: تقاریب کا ماہر تقریبات، شاہی مہتمم، ناظم استقبال سفراء، بَدْلَة تشریفاتیة: پریڈ یونیفارم۔ تحت اشرافِ: کے زیر اہتمام، کے زیر سرپرستی۔ مُشْرِفٌ علی الموت: قریب المرگ۔ مُسْتَشْرَف: Terrace کھلی جگہ، بالا خانہ۔

شرق: ۱۔ شَرَقَ ـُ شَرْقًا الشاةَ: بکری کا کان لمبائی میں چیرنا، صفت مفعولی: شَرْقاء۔ شَرِقَ ـَ شَرَقًا ت الشاةُ: بکری کا لمبائی میں چیرے ہوئے کانوں والی ہونا۔ اِنْشَرَقَ ت القوسُ: کمان کا پھٹنا۔ الشَّرْق ج أَشْراق: پھٹن، شگاف، اس سے ہے: مادخل شَرْقَ فمی شیءٌ: یعنی میرے منہ (کے شگاف) میں کوئی چیز اندر نہیں گئی۔ و۔ الشِّرق: دروازے کی درز سے داخل ہونے والی روشنی۔ الشَّرّاق (ب): کمرہ میں روشنی اور ہوا داخل ہونے کی درز یا شگاف (عام زبان میں)۔ مِشْرِیقُ الباب: دروازہ کی دراز جس میں سے طلوع آفتاب کے وقت دھوپ اندر آجائے۔

۲۔ شَرِقَ ـَ شَرَقًا المَرَقَ: شوربے کو اس کی گرمائی کے ڈر سے خود ہی حلق کی طرف کھینچنا (عام زبان میں)۔ شَرِقَ ـَ شَرَقًا بریقه: تھوک سے گلا گھٹ جانا۔ عوام تَشَرْدَقَ کہتے ہیں۔ ان کے نزدیک اس کا اسم شَرْدُوقَة ہے۔ — الجرحُ بالدم: زخم کا خون سے بھر جانا۔ — الموضعُ بأهلِه: جگہ کا لوگوں سے بھر کر تنگ ہو جانا۔ — ت الارضُ: زمین کا پانی جاری ہونے کے قابل نہ ہونا۔ أَشْرَقَ هُ بریقه: کو اچھولگنا۔ اِشْرَوْرَقَ اِشْرِیراقًا ت العینُ بالدمع: آنکھوں کا آنسوؤں سے ڈبڈبانا، سرخ ہونا۔ الشَّرْقَة: شَرِقَ کا اسم مرہ۔ کہتے ہیں: أَخَذَتْهُ شَرْقَةٌ کاد یموت منها: اسے اچھولگ گیا، جس کی وجہ سے وہ مرنے لگا۔ (عوام اسے شَهْقَة بھی کہتے ہیں)۔ شَرْقَة: کالی کھانسی۔ المِشْراق: جس سے اچھولگتا رہتا ہو۔

۳۔ شَرَقَ ـُ شَرْقًا و شُرُوقًا ت الشمسُ: سورج کا نکلنا، طلوع ہونا۔ — النخلُ: درخت خرما پر کھجور کا گدر ہونا۔ شَرَقَ شَرْقًا الثمرَ: پھل چننا، توڑنا۔ شَرَّقَ: مشرق کو روانہ ہونا، چمکدار اور خوبصورت چہرہ والا ہونا۔ — اللحمَ: گوشت کے پارچے بنانا یا اسے دھوپ میں خشک کرنا۔ أَشْرَقَ ت الشمسُ: سورج کا طلوع ہونا اور چمکنا۔ أَشْرَقَ وجهُهُ: چہرے کا چمکدار ہونا۔ — المکانُ: جگہ کا سورج نکلنے سے روشن ہونا۔ — الرجُلُ: طلوع آفتاب کے وقت داخل ہونا۔ — ت الشمسُ المکانَ: سورج کا جگہ کو روشن کرنا۔ — النخلُ: درخت خرما پر کھجور کا گدر ہونا۔ تَشَرَّقَ: دھوپ میں بیٹھنا۔ الشَّرْق جمع أَشْراق (فلك): سورج نکلنے کی جگہ، سورج۔ الشَّرَق (مص): سورج۔ الشَّرْقَة: موسم سرما میں دھوپ میں بیٹھنے کی جگہ۔ — و الشَّرِقَة: چڑھنے کے وقت کا سورج۔ الشَّرِیق جمع شُرُق: طلوع کے وقت کا سورج، خوبصورت لڑکا۔ التشریق (مص): نماز عید۔ أیام التشریق: عید الضحٰی کے بعد تین دن جن میں گوشت خشک کیا جاتا ہے۔ الشَّارِق (فا) جمع شُرُق: نکلتا ہوا سورج، سورج کے سوا ستاروں پر بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے۔ (کہتے ہیں لا أکلّمك ماذرّ شارِق: میں تم سے بات نہیں کروں گا جب تک کوئی طلوع ہونے والا طلوع ہوتا رہے گا، پہاڑ وغیرہ کا مشرقی پہلو۔ المَشْرِق و المَشْرَق و المَشْرُق جمع مَشارِق: سورج نکلنے کی جگہ یا سمت۔ المَشْرِقان و المغربان: موسم گرما اور سرما کے مشرق۔ المَشارِق والمَغارِب: سورج کے نکلنے اور غروب ہونے کی مختلف جگہیں کیونکہ سورج سال کے اختتام تک ہر روز ایک جگہ طلوع ہوتا ہے اور ایک دوسری جگہ غروب ہوتا رہتا ہے۔ المَشْرِقَة و المَشْرَقَة و المَشْرُقَة و المِشْراق و المِشْریق: سردیوں میں دھوپ میں بیٹھنے کی جگہ۔ المُسْتَشْرِق: مشرقی زبانوں، آداب اور علوم کا ماہر۔ اسم استشراق ہے۔

۴۔ شَرِقَ ـَ شَرَقًا الدمُ فی عینه: آنکھ میں خون ظاہر ہونا۔ — لَوْنُهُ: شرم سے رنگ سرخ ہونا۔ شَرِقَ ت عینه: کی آنکھ کا سرخ ہونا۔ — الشیءُ: چیز کا مخلوط ہونا۔ — ت الشمسُ: سورج کا ڈوبنے کے قریب ہونا۔ اور اس کے رنگ میں مٹیالہ پن اور سرخی مخلوط ہونا۔ شَرَّقَ الشیءَ بالزعفران: چیز کو زعفران میں رنگنا۔ أَشْرَقَ الثوبَ فی الصبغ: کپڑے کو گہرا رنگ دینا۔ اِشْرَوْرَقَ اِشْرِیراقًا ت العین بالدمع: آنسو سے آنکھ کا سرخ ہونا۔

۵۔ شَرَّقَ البناءَ: عمارت کو چونے وغیرہ سے لیپنا۔ الشَّارُوق: چونے کا پلستر، راکھ ملا ہوا چونا۔ المُشَرَّق (مفع): چونے وغیرہ سے پلستر کیا ہوا۔

۶۔ الشَّرَقْرَق و الشَّرَقْرَاق و الشِّرِقْراق و الشَّقِرّاق (ح): ایک چھوٹا پرندہ جسے الأخیل بھی کہا جاتا ہے۔ عوام اسے الشُّقُرّق کا نام دیتے ہیں۔

○ شَرَقَ ـُ شَرْقًا و شُرُوقًا: (سورج کا) نکلنا، طلوع ہونا، چمکنا، روشن ہونا، شعاعیں نکلنا۔ شَرِقَ ـَ شَرَقًا: اچھولگنا۔ — بدمعه: بمشکل آنسو روکنا، یا پی جانا۔ شَرِقَ ـَ ه: کی چسکی لگانا، کو چپڑ چپڑ پی جانا،

ہ: بخار وغیرہ ہونا، میں مبتلا ہونا۔ تَشَكَّى: بمعنی شَكَا۔ تَشَاكَى ہ: کی، کے بارے میں ایک دوسرے سے شکایت کرنا۔ اِشتَكَى: بمعنی شَكَا۔ شَكْوَة: شکایت، شکوہ، استغاثہ، وجہ شکایت۔ جمع شَكَوَات و شِكَاء: مشکیزہ (پانی یا دودھ کیلئے)۔ شَكْوَى جمع شَكَاوَى: شکایت، الزام دینا، متہم کرنا، تکلیف، مصیبت، وجہ، شکایت۔ شَكَاة: شکایت، الزام دینا، متہم کرنا، تکلیف، مصیبت، وجہ شکایت۔ شِكَايَة: شکایت، الزام دینا، متہم کرنا، اتہام، تکلیف، مصیبت، وجہ شکایت۔ شَكِيَّة: شکایت، اتہام، تکلیف، مصیبت، وجہ شکایت۔ شَكَّاء: شکایتیں کرنے کا عادی، شکوہ شکایت کرنے والا۔ مِشكاة جمع مِشكَاوَات و مَشَاكٍ: طاق (چراغ رکھنے کے لئے) چراغ، لیمپ، آویزاں لیمپ۔ شاكٍ: شکایت کنندہ، مستغیث۔ مشكُومنه: جس کی شکایت کی گئی ہو، متہم، جس پر الزام لگایا گیا ہو، ملزم، مدعا علیہ۔ مُشتَكٍ: شکایت کنندہ، مستغیث۔ مُشتكَى عليه: جس کی شکایت کی گئی ہو، متہم، ملزم، مدعا علیہ۔ شِكُوريا: کاسنی (chicory)۔ شُكُولَاتَه: چاکلیٹ (chocolate)۔ شَاكُوس و شَكُوس: ہتھوڑا۔ ابو شاکوس: شارک (مچھلی)۔

شل: ۱۔ شَلَّ ـ شَلًّا و شَلَلًا و شُلَّ و اُشِلَّت يَدُهُ: کے ہاتھ کا سوکھنا، بیکار ہونا، شل ہونا۔ اَشَلّ: یعنی جس کا ہاتھ سوکھ گیا ہو۔ شَلَّاء: سوکھا ہوا ہاتھ تیر اندازی و نیزہ بازی کے استاد کے حق میں دعا کے طور پر کہا جاتا ہے: لاشُلَّتْ يداكَ يا لا شُلّت عشرُكَ: یعنی خدا کرے تمہارے ہاتھ یا ہاتھوں کی دس انگلیاں بیکار نہ ہوں۔ أَشَلّ: خشک ہاتھ والا ہونا۔ شَلَالِ: (مبنی بر کسر)۔ شلل کا اسم۔ تیر انداز کو دعا دیتے ہوئے کہتے ہیں: لاشَلالِ: خدا کرے تمہارا ہاتھ بیکار نہ ہو۔ الشَلَل (طب): ہاتھ کی خرابی۔

۲۔ شَلَّ ـ شَلَّت العينُ دمعَها: آنکھ کا آنسو بہانا۔ اِنشَلَّ المطرُ: بارش کا برسنا۔ ـ السيلُ: سیلاب کا بڑھنا شروع ہونا۔ الشَلَلُ و الشُلُل و الشَلُول: تیز رفتار۔ الشَلِيل جمع اَشِلَّة: وادی کے درمیان پانی بہنے کا بڑا نالہ۔ الشَلَّالات واحد شَلَّال: آبشار۔ رَجُلٌ مِشَلٌّ: تیز چلنے والا۔

۳۔ شَلَّ ـ شَلًّا الثوبَ: کپڑے کی ہلکی سلائی کرنا۔ ـ الدرعَ و شلَّها عليه: زرہ پہننا۔ الشِلّة عند الخياطين دھاگے کا لچھا۔ الشِلالة عند الخياطين کپڑے کی ایک پرت کو دوسرے پرت سے جوڑنے کے لئے ان کے کناروں کو سینا۔ الشَلِيل جمع اَشِلَّة: اونی کپڑے کا ٹکڑا جو جانور کے پٹھے پر کجاوہ کے پیچھے ڈالا جاتا ہے، بڑی زرہ کے نیچے پہنی جانے والی چھوٹی زرہ، زرہ کے نیچے پہنا جانے والا کرتہ۔ المِشَلّ: گردن پر ڈالنے کا کپڑا۔

۴۔ شَلَّ ـ شَلًّا و شَلَلًا الابلَ: اونٹوں کو ہانکنا، ہکالنا۔ کہتے ہیں: مرّ فلان يشُلُّهم بالسيف: فلاں شخص لوگوں کو تلوار کے زور پر ہانکتا گزرا۔ الصبح يشُلُّ الظلامَ: صبح تاریکی کو بھگا دیتی ہے۔ ـ الشيءَ: چیز کو کاٹنا۔ اِنشَلَّ الذئبُ في الغنم: بھیڑیے کا بکریوں میں تباہی مچانا۔ ـ ت الابلُ: اونٹوں کا بھاگنا۔ الشَلَّة: اسم مرة۔ الشِلال: متفرق لوگ۔ کہتے ہیں: جاء القومُ شِلالًا: لوگ اونٹوں کو باہر نکالتے ہوئے آئے۔

۵۔ الشَلَل: کپڑے کا داغ جو دھونے سے نہ جائے۔ الشَلَل و الشُلُل و الشَلُول: خوش مزاج ساتھی۔ الشَلَّة و الشُلَّة و الشُلّى: دور کا مقصد، سفر کی سمت۔ رَجُلٌ مِشَلٌّ: اچھی صحبت والا آدمی۔

۶۔ شَلْشَلَ شَلْشَلَةً و شِلْشَالًا الماءُ: پانی کا ٹپکنا۔ ـ الماءَ و بالماء: پانی ادھر ادھر چھڑکنا۔ عام لوگ کہتے ہیں: شَرشَر ـ الماءَ: پانی ٹپکانا۔ ـ السيفُ الدمَ: تلوار کا خون گرانا۔ صفت مفعولی: شَلْشَلٌ و مُشَلْشِلٌ و مُشَلْشَلٌ: یعنی ٹپکایا ہوا پانی یا تلوار کا گرایا ہوا خون۔ تَشَلْشَلَ الماءُ: پانی کا پھیلنا اور بکھرنا۔ ـ السيفُ بالدم: تلوار کا خون گرانا۔ کہتے ہیں: جاءَ و جرحُهُ يتشلشل دمًا: وہ ایسی حالت میں آیا کہ زخم سے خون ٹپک رہا تھا۔ الشَلْشَل: ٹپکنے والی مشک۔ ماءٌ شَلْشَلٌ: مسلسل ٹپکنے والا پانی، ماءٌ ذو شَلْشَل: قطرہ قطرہ ٹپکنے والا پانی۔

۷۔ الشَلْشَل و الشُلْشُل من الرجال: تیز و سبک دست، خوش مزاج۔

○ شَلَّ ـ شَلًّا و شَلَلًا: خشک ہونا، مرجھانا، لنگڑا ہو جانا، نشو ونما رکی ہوئی ہونا، کو فالج ہونا، پر فالج گرنا، لولا لنگڑا ہونا۔ شَلّ ہ: کو بے بس کرنا۔ شَلّ حَرَكَتَهُ: کو گھیرے میں لینا، کچل دینا۔ اَشَلَّ ہ: (ہاتھ) کو مرجھا دینا، کی نشوونما روک دینا، بے اثر کرنا، کا اثر توڑنا، کو روک دینا۔ اِنشَلَّ: مفلوج ہونا، لنگڑا لولا ہونا۔ شَلَّة: منزل مقصود۔ شِلَّة جمع شِلَل: (سوت کا) لچھا یا گچھا، کنڈلی، پیچ، پیچا، ریل (spool)، جماعت، گروہ۔ شَلَل: فالج، مفلوج کرنا (مجازاً)۔ شَلَل الاطفال: بچوں کا فالج۔ الشلشل الاهتزازی: رعشہ۔ مشلول: فالج زدہ، مفلوج، ماؤف، لنگڑا لولا۔ اَشَلّ: مرجھایا ہوا، نشوونما رکا ہوا (ہاتھ)، مفلوج، فالج زدہ، ماؤف، لنگڑا لولا۔ شَلَّال جمع شَلَّالات: آبشار۔ ـ شَلَبِی: بانکا چھیل چھبیلا، خوبصورت۔ شَلَّت: ٹھوکر لگانا، لات مارنا، ٹھکرانا۔ شَلْتَة جمع شَلْتات و شِلَت: گدّا (mattress)۔

شلح: شَلَّحَ تَشْلِيحًا ہُ: کو ننگا کرنا۔ اسی سے ہے: تشليحُ قطاع الطرق للمسافرين: راہزنوں کا مسافرین سے پیسے اور زیورات وغیرہ چھین لینا۔ شلحُ الثياب: کپڑے اتارنا (سریانی)۔ الشَالُوح: لمبی لکڑی (عام بول چال)۔ الشَلْحاء و الشَلْحَى جمع شُلَح: تیز دھار تلوار (تلوار کا ایک آلہ ہونے کے لحاظ سے مونث لائی گئی ہے)۔ المَشْلَح: لبادہ، چوغہ (عام بول چال)۔ المُشَلَّح: حمام کا وہ کمرہ جہاں کپڑے اتارے جاتے ہیں۔

○ شَلَحَ ـ شَلْحًا ثيابَهُ: کپڑے اتارنا۔ ـ راہب (پادری کا) مذہبی خدمات سے دستبردار ہونا۔ شَلَّحَ ہ: کو ننگا کرنا، کو لوٹنا۔ مَشْلَح جمع مَشَالِح: اون یا اونٹ کے بالوں کا لمبا چوغہ، لبادہ جس پر سنہری سوزن کاری کی گئی ہو۔ تشليح: لوٹنا، ڈاکہ۔ مُشَلَّح: عمومی حمام میں سنگار خانہ۔ شَلْشَل: ٹپکنا، رسنا۔

شلخ: شَلَخَ ـ شَلْخًا ہُ بالسيف: کو تلوار سے کاٹنا۔ ـ الشَلْخ (مص): اصل، جڑ، رگ، آدمی کی اولاد۔ کہتے ہیں: هو شَلْخُ سُوءٍ: وہ بدی کی اولاد ہے۔ الشَليخ (ط): گوشت، دودھ اور پیاز سے تیار کردہ کھانا۔ بعض اسے الشاکریۃ کہتے ہیں۔

شلط: الشَلْطاء: چھری۔ الشِلْطة جمع شِلَط: باریک اور لمبا تیر۔

شلغ: شَلَغَ ـ شَلْغًا الرأسَ: سر کچلنا۔

شلف: شَلَفَ ـ شَلْفًا البنتَ: لڑکی کو اغوا کرنا۔ شَلِيفَة: مغویہ (سریانی کی عام بول چال میں)۔ الشِلْفُ من الحديد: لوہے کی سلاخ (عام بول چال)۔ الشَلْفَة عند العامة: نیزہ، برچھا، برچھی، بلم نیزہ کی انی، انی (سریانی)۔ الشالوف عند العامة: آبشار، آبشار گرنے کی جگہ۔ الشلاّفة من النساء: بدکار عورت۔

○ شِلْفَة: (ریزر کا) بلیڈ (blade)۔

شلق: ۱۔ شَلَقَ ـ شَلْقًا ہُ: کو لمبائی میں پھاڑنا یا چیرنا۔ ـ ہُ بالسوط: کو کوڑے سے مارنا۔ الحائطُ عند العامة: دیوار کا کچھ حصہ گر جانا یا پھٹ جانا۔ الشِلْقاء: چھری۔ الشَلْقَة و الشِلْقَة:

دیوار وغیرہ کے کچھ حصہ کا گرنا یا پھٹ جانا (عام بول چال)۔ المِشْلِیْق: ہنستے وقت منہ کھولنے والا۔

۲۔ اِشْتَلَق: غور کی آنکھ سے دیکھنا (عام بول چال)۔

۳۔ الشِلْق و الشَلِق (ح): الاشلاق کا واحد: نرم کانٹوں کی ایک مچھلی۔ الشَلْقَة و الشِلْقَة: گوہ کے انڈے۔ الشَلَقَة: گھوڑے سدھانے والے۔ الشَلّاق: فقیروں کا تھیلا۔ الشَوْلَقِی: مٹھائی فروش، مٹھائی کا بہت دلدادہ۔

○ شلق: (سوکھی گھاس کا) گٹھا، گانٹھ۔

شلم: الشِلْم: چنگاری۔ کہتے ہیں: فلانٌ یتطایر شِلَّمُهُ: یعنی غصہ سے اس کے منہ سے چنگاری نکلتی ہے۔ الشَلْمَة: اچنبھا، خلاف توقع بات۔ الشَیْلَم والشَوْلَم والشالَم (ن): گیہوں میں اگنے والا کڑوا دانہ۔ (ن) جو یا بغیر چھلکے کا جو۔

شلن: الشِلِن: شلنگ (انگریزی نقدی)

شلا: ۱۔ شَلا ـ شَلْوًا: چلنا۔ أَشْلَی الكلبَ علی الصید: کتے کو شکار پر اکسانا، ابھارنا۔ ـــ الناقةَ: اونٹنی کو دوہنے یا چرنے کے لئے بلانا۔ الشَلا: ہر چیز کا جسم۔ الشِلو جمع أشلاء: ہر چیز کا جسم، گوشت کا ایک عضو۔ (ح): اونٹنی کا بچہ، ہر کھال کھینچا ہوا، جس میں سے کچھ کھا لیا گیا ہو اور کچھ چھوڑ دیا گیا۔ اشلاء اللجام: لگام کے پرانے تسمے۔ ـــ الانسان: انسان کے اعضاء (متفرق ہونے کے بعد) کہتے ہیں: بنو فلان أشلاءٌ فی بنی فلانٍ: فلاں کے بیٹے فلاں کے بیٹوں میں ان کی باقیات ہیں۔ الشَلِیّ: ہر چیز کے باقیات۔ الشَلِیَّة جمع شَلایا: مال کا بقیہ، گوشت کا ٹکڑا۔ المُشْلَی: نحیف، دبلا۔

۲۔ شَلا ـ شَلْوًا الشیءَ: چیز کو بلند کرنا، اونچا کرنا۔ شَلَّی الماءَ الحارَّ: گرم پانی کو بار بار ہاتھ سے اونچا لیجا کر گرانا تاکہ ٹھنڈا ہو جائے (عام بول چال میں)۔

۳۔ اِشْتَلَی فلانًا: کو چھڑانا۔ اِسْتَشْلَی هُ: کو چھڑانا۔

۴۔ اِسْتَشْلَی: غضبناک ہونا۔

شم: شَمَّ ـ شَمًّا و شَمِیمًا و شِمِّیمَی الوردَ: (گلاب کے پھول کو) سونگھنا۔ شُمَّ: آزمائش کیا جانا۔ شَمَّمَ الزهرَ: پھول سونگھنا۔ ـــ ه الزهرَ: کو پھول سنگھانا۔ شامًّا مُشامَّةً و تشامًّا: ایک دوسرے کو سونگھنا۔ أَشَمَّ هُ الوردَ: کو گلاب کا پھول سنگھانا۔ کہتے ہیں: أَشْمِمْنِی یدَکَ: مجھے اپنا ہاتھ پکڑاؤ۔ تَشَمَّمَ هُ: کو آہستہ آہستہ سونگھنا۔ اِسْتَشَمَّ الشیءَ: کو سونگھنا۔ اِشْتَمَّ هُ: کو سونگھنا چاہنا، سونگھنا۔ الشَمّ (مص): سونگھائی۔ الشَمَم (ضد): نزدیکی، دوری۔ الشامَّة: سونگھنے کی حس۔ الشَمّام و الشَمُوم: بہت سونگھنے والا۔ الشَمّامات: عمدہ خوشبوئیں۔ الشَمِیم: عمدہ خوشبو۔ المَشْمُوم (مفع): سونگھی ہوئی چیز، مشک۔

۲۔ شَمَّ ـ شَمَمًا: تکبر کرنا۔ ـــ الجبلُ او الانفُ: پہاڑ یا ناک کی چوٹی کا بلند ہونا۔ صفت: اَشَمّ و شَمِیم۔ أَشَمَّ: سر اونچا کر کے گزرنا۔ کہتے ہیں: عرضتُ علیه کذا فاذا هو مُشِمٌّ لا یریده: میں نے اسے کوئی چیز پیش کی تو اس نے ناک اونچی کر لی گویا وہ اسے ناپسند کرتا ہے۔ الشَمَم: ناک کے بانسہ کا ستواں اور خوبصورت ہونا۔ شَمّامَةُ القِنْدِیل: وہ جگہ جہاں باہر نکلی ہوئی بتی کو آگ دکھا کر لیمپ روشن کیا جاتا ہے۔ الشَمِیم: بلند، اونچا۔ الأشَمّ م شَمّاء جمع شُمّ: مغرور سردار، کریم، اونچی ناک والا، حساس ستوان ناک والا، نخوت پسند، نک چڑھا، متکبر، غیور؛ خاندانی، نہایت معزز۔

۳۔ أَشَمَّ القارئُ الحرفَ: قاری کا اشمام کر کے وقف کرنا۔ الإشمام عند القراء او النحاة: (قاریوں یا نحویوں کے نزدیک) ہونٹ کے ساتھ بغیر آواز نکالے حرکت کی طرف اشارہ کرنا۔

۴۔ أَشَمَّ عن الامر: معاملہ سے الگ ہونا۔

۵۔ الشَمّام (ن): سردا۔

شمب: الشمبانیا: فرانس کی ایک عمدہ شراب۔

○ شَمَّ ـ شَمًّا و شَمِیمًا ه: کو سونگھنا، سونگھ کر دیکھنا۔ ـــ ه: ناس لینا۔ ـــ من: سے نکلنا، جاری ہونا۔ شم النسیم او الهواء: تازہ ہوا میں سانس لینا، تازہ ہوا کھانا، چہل قدمی کرنا، سیر کرنا۔ ـــ ـ شمما: تکبر کرنا، نخوت پسند ہونا، نک چڑھا ہونا۔ شَمَّمَ ه: کو کچھ سونگھنے کے لئے دینا، کو کچھ سنگھانا۔ اَشَمَّ: بمعنی شَمَّمَ۔ تَشَمَّمَ ه: کو سونگھنا، سونگھ کر دیکھنا۔ تَشَمَّمَ الأخبار: خبروں کی ٹوہ رکھنا۔ اِشْتَمَّ ه: کچھ سونگھنا، کو سونگھ کر دیکھنا۔ ـــ ه من: کو سے سمجھنا، سے کچھ خیال کرنا، سے یہ نتیجہ اخذ کرنا کہ۔ شَمّ: سونگھنا، سونگھنے کی حس۔ شم النسیم: مصر میں مارچ کے اواخر، اپریل میں یا مئی کے اوائل میں منائی جانے والی عام تعطیل۔ شَمَّة: نسوار کی چٹکی، بو، کسی چیز کا ہلکا سا کش، مہک۔ شَمَم: غرور، تکبر، کبر، نخوت، غیرت۔ شامّ جمع شَمّامون: تمباکو کی نسوار لینے والا۔ شَمّام: اسم جمع واحد شَمّامة: سردا۔ اَشَمّ م شَمّاء جمع شُمّ: حساس یا خوبصورت ناک والا، متکبر، نخوت پسند، نک چڑھا، غیور، خاندانی، از حد محترم و معزز۔ شامَّة: سونگھنے کی حس۔ مشموم: کستوری، مشک، نافہ آہو۔

شمت: ۱۔ شَمِتَ ـ شَماتًا و شَماتَةً بفلان: کی مصیبت پر خوش ہونا، صفت فاعلی: شامِت جمع شُمّات: صفت مفعولی: مشموتٌ به۔ شَمَّتَ العاطِسَ و شَمَّتَ علیه: چھینک لینے والے کو یَرْحَمُكَ اللّٰہ کہہ کر دعا دینا یا کسی کے حق میں یہ دعا کرنا کہ وہ کسی ایسی مصیبت میں مبتلا نہ ہو کہ کوئی اس پر خوش ہو۔ ـــ هُ: کو ناکام کرنا، محروم کرنا۔ أَشْمَتَ هُ اللّٰهُ بعدوه: اللہ کا کسی کو دشمن کی تکلیف سے خوش کرنا۔ تَشَمَّتَ القومُ: قوم کا بغیر غنیمت ناکام لوٹنا۔ الشامِت جمع شُمّات (فا): مصیبت زدہ پر خوش ہونے والا۔ الشامِتَة جمع شوامِت: شامت کا مؤنث۔ کہتے ہیں: باتَ بلیلةِ الشَوامِت: اس نے سخت مصیبت میں رات گزاری۔ باتَ طوعَ الشوامِت: اس نے اس طرح رات گزاری جیسے وہ گزارتا ہے جو دشمنوں کو خوش کرنے والا ہو۔ الشِمات و الشَماتَی: نامراد، ناکام لوگ (اس کا واحد نہیں آتا) کہتے ہیں: رجع القوم شِماتًا او شَماتَی: لوگ ناکام و نامراد واپس آ گئے۔

۲۔ شَمَّتَ بینهما: دونوں کو جمع کرنا۔

۳۔ الشامِتَة: جانور کی ٹانگ۔

○ شَمِتَ ـ شَماتًا و شَماتَةً ب: کسی کی مصیبت پر خوش ہونا، کے افسوسناک حادثہ پر فخر و ناز سے دیکھنا۔ شَمَّتَ ه: کو مایوس کرنا۔ أَشْمَتَ ه ب: کو دوسرے کے افسوسناک حادثات پر کینہ پرور لطف اندوز ہونے کا باعث بننا۔ شَمات: کینہ پرور لطف اندوزی۔ شَماته: کینہ جو مسرت، بد باطنی کا کینہ۔ شامِت جمع شُمّات شوامت (مونث): دوسروں کی مصیبت پر خوش ہونے والا، کینہ پرور۔

شمج: ۱۔ شَمَجَ ـ شَمْجًا الثوبَ: کپڑے پر دور دور ٹانکے لگانا۔ ـــ هُ عن کذا: کو سے ہٹانا، الگ کرنا۔

۲۔ شَمَجَ ـ شَمْجًا الشیءَ: کو ملانا۔

۳۔ شَمَجَ ـ شَمْجًا فلانًا: کو جلدی کرانا۔ ناقةٌ شَمَجَی: تیز رفتار اونٹنی۔

۴۔ الشَماج: انگور کا بقیہ جو کھانے کے بعد پھینک دیا گیا ہو۔

۵۔ شَمْجَرَ الرجلُ: خوف زدہ کی طرح دوڑنا۔

**شمح:** الشُمحَط و الشِمحاط و الشُمحُوط: بہت لمبا۔

**شمخ:** ا۔ شَمَخَ ـ شَمْخًا و شُمُوخًا الجبلُ: پہاڑ کا بلند ہونا۔صفت: شَامِخٌ جمع شُمَّخ م شَامِخَة جمع شَوامِخ و شَامِخَات۔ ـ و شَمَخَ انفَهُ بأنفِهِ: تکبر وفخر سے ناک چڑھانا۔صفت: شَمَّاخ۔ تَشَمَّخَ بأنفه: تکبر کرنا۔ تشَامَخَ: بلند ہونا،تکبر کرنا۔ الشَامِخ (فا) نسبٌ شَامِخٌ: شریف نسب۔ رجلٌ شَامِخٌ: بہت متکبر شخص۔ الشَمَّاخ: شامخ کا اسم مبالغہ۔ جبلٌ شَمَّاخٌ: بہت بلند پہاڑ۔

۲۔ الشِمخ: درخت کی شاخ،ٹہنی، چھوٹا درخت (عام بول چال)۔ مفازةٌ شَمُوخ و شَمَخٌ: دور تک پھیلا ہوا بیابان۔

۳۔ شَمْخَرَ شَمْخَرَةً: تکبر کرنا۔ اِشْمَخَرَّ اشمِخراراً الشئُ: لمبا ہونا۔ ـ الجبلُ: پہاڑ کا بلند ہونا۔ الشُمَّخُر و الشِمَّخر: متکبر شخص، بلند نظر، بڑا اونٹ یا شخص۔

◌ شَمَخَ ـ شَمْخًا و شُمُوخًا: بلند ہونا، اونچا ہونا، دھندلا سا اور بڑا دکھائی دینا (پہاڑ عمارت وغیرہ)، بہت اونچا ہونا۔ ـ علی: کو حقارت کی نظر سے دیکھنا، پر ناک چڑھانا۔ ـ انفَهُ او بأنفِهِ: خود پسند، مغرور، متکبر ہونا۔ تشَامَخَ: اونچا ہونا، بلند ہونا، دھندلا سا اور بڑا دکھائی دینا (پہاڑ عمارت کا) مغرور و متکبر ہونا، شیخی بگھارنا۔ تَشَامُخ: مغرور، تکبر، نخوت۔ شَامِخ جمع شُمَّخ و شَوامِخ: اونچا، بلند، بلند و بالا، غرور، متکبر، نخوت پسند۔ شامخ الانف: مغرور، متکبر، نخوت پسند، نک چڑھا۔ متشامخ: اونچا، بلند، مغرور، متکبر نخوت پسند، بہت اونچا۔ مُشْمَخِرّ: بلند (عمارت وغیرہ)۔

**شمذ:** الشُمذُر و الشِمذَر و الشِمذار: تیز رفتاری۔ الشِمذارة و الشَمَيذَر: چست نوجوان۔

**شمر:** ا۔ شَمَرَ ـ شَمْراً: تیز چلنا، گزرنا، تکبر سے چلنا۔ شَمَّر تَشْمِيراً: تیز چلنا، تیزی سے گزر جانا۔ ـ هُ: کو تیز چلانا۔ ـ السفينةَ او الصقرَ: کشتی یا شکرے کو چھوڑنا۔ ـ ت الحربُ و شَمَّرت عن سافيها: لڑائی کا تیز ہونا، شدت اختیار کرنا۔ ـــ للامر: کسی کا کام کا ارادہ کرنا اور اس کے لئے تیار ہونا۔ ـ فی الامر: کام میں چستی کرنا۔ ـ إلی المکان: کسی جگہ کا قصد کرنا۔ أشْمَرَهُ: کو جلدی کرانا۔ تَشَمَّر: تیزی سے گزر جانا، تکبر سے گزرنا۔ ـ للامر: کسی کام کا ارادہ کرنا، کام کے لئے تیار ہونا۔ اِنْشَمَر: تیزی سے یا تکبر سے گزرنا۔ ـــ للامر: کام کا ارادہ کرنا، کام کے لئے تیار ہونا۔ الشِمر: تجربہ کار، ماہر، دانا، بینا۔ شرٌّ شِمرٌ: سخت مصیبت۔ الشِمِّير و الشَمَّرِيّ و الشِمِّرِيّ و الشِمَّرِی: محنتی، کاموں کا کر گزرنے والا، تجربہ کار۔ ـ من الابل: تیز رفتار اونٹ۔ المُشَمِّر (فا): محنتی، کاموں کا کر گزرنے والا، تجربہ کار۔

۲۔ شَمَرَ ـ شَمراً النخلَ: درخت خرما سے کھجوریں کاٹنا۔ شَمَّر تَشْمِيراً الشيءَ: چیز کو سکیڑنا۔ ـــ الثوبَ عن ساقيه: کپڑے کو پنڈلیوں سے اٹھانا۔ أُشْمَرَهُ بالسيف: کو تلوار سے لپیٹا کرنا۔ ناقةٌ او شاةٌ شامِرٌ و شامِرَةٌ جمع شوامِر: اونٹ یا بکری جس کے تھن پیٹ سے چپکے ہوئے ہوں۔ لِثَةٌ شامِرَةٌ: دانت کی جڑ سے چپٹا ہوا مسوڑھا۔

۳۔ شَمَرَ ـ شَمْراً ت نفسُهُ من الشيء: دل کا کسی چیز سے نفرت کرنا (سریانی عام بول چال)۔

۴۔ الشِمر: فیاض، سخی۔ الشُمرَة و الشَمار (ن): ایک قسم کا خوشبودار پودا۔ الشَمُّور: الماس۔

۵۔ شَمرَجَ الثوبَ: کپڑے کی اچھی سلائی نہ کرنا اور دور دور ٹانکے بھرنا۔ الشُمرُج: باریک بناوٹ کا کپڑا۔ ثوبٌ مُشَمرَج: باریک بناوٹ کا کپڑا۔

۶۔ شَمرَجَ فی الکلام: کلام میں گڑبڑ کرنا، کلام کو خلط ملط کرنا۔ الشِمراج جمع شَمَارِیج: جھوٹ میں خلط ملط کلام۔ الشماریج: باطل اور جھوٹی باتیں۔

۷۔ شَمرَخَ العِذقَ: کھجور یا انگور کے گچھوں کو کاٹنا۔ الشِمراخ جمع شَمَارِیخ: کھجور یا انگور کا خوشہ، پہاڑ کی چوٹی، بادل کا بالائی حصہ۔ الشُمرُوخ جمع شماریخ: کھجور یا انگور کا خوشہ، موٹی شاخ پر چھوٹی باریک اُگنے والی ٹہنی۔

۸۔ الشُمَارِق و الشماریق و المُشَمرَق من الثیاب: قطع کیا ہوا کپڑا۔

◌ شَمَّرَ هُ: (کپڑا) اٹھانا، چڑھانا، لپیٹنا۔ ـــ: تیار ہونا۔ شَمَّر للامر: کام کا آغاز کرنا۔ ـــ عن ساعده: آستین چڑھا کر بازو کا اوپر کا حصہ ننگا کرنا، کام کرنے لگنا۔ ـــ عن ساعد الجد: اپنے قوی مجتمع کرنا۔ تَشَمَّرَ: پھرتی سے کام کرنے لگانا۔ مُشَمِّر: (کسی کام میں) سرگرمی سے منہمک۔ شُمرُوخ جمع شَمَارِیخ: کھجور کے گچھے سے بھرا ہوا ڈنٹھل، شاخ جس کے پتے اتار دیئے گئے ہوں، چھوٹی ٹہنی، بم کی بتی۔

**شمز:** شَمَزَ ـ شَمْزًا ت نفسُهُ منه: کو مکروہ سمجھ کر نفرت کرنا۔ تَشَمَّزَ الوجهُ: چہرے کا سکڑنا۔ اِشْمَأَزَّ اِشْمِئزازًا: (جس کا اسم شُمْأزِيزَة ہے): خوف زدہ ہونا، کراہت سے رونگٹے کھڑے ہونا۔ ـــ الشیءَ: کو مکروہ جاننا۔ ـــ منه: سے منقبض ہونا اور کراہت کی وجہ سے نفرت کرنا۔

◌ اِشْمَأَزَّ: سکڑنا۔ ـــ من: سے دبکنا (خوف وغیرہ سے) پیچھے ہٹنا، پر کانپنا، رونگٹے کھڑے ہونا، سے نفرت کرنا، کراہت کرنا، گھن کھانا، سے سخت نفرت کرنا، کے لئے کراہت محسوس کرنا، سے گھن آنا۔ اِشْمِئزاز: کپکپی، تھرتھری، لرزہ، کراہت، نفرت، بیزاری، سخت نفرت۔ مُشْمَئِز من: سے متنفر، سے گھن کھائے ہوئے، سے برگشتہ۔

**شمس:** ا۔ شَمَسَ ـ شُمُوسا و شِمَاسًا: باز رہنا، انکار کرنا۔ ـــ لَه: سے دشمنی ظاہر کرنا، برائی کا ارادہ کرنا۔ ـــ الفرسُ: گھوڑے کا سرکش ہونا، مچلنا، نہ کسی کو سوار ہونے دینا اور نہ زین کسنے دینا۔ صفت: شَمُوس جمع شُمُس و شُمْس و شَامِس جمع شَوامِس: عام لوگ کہتے ہیں: شَمَسَ فلاناً عند الناس: اس نے لوگوں میں فلاں پر تہمت لگائی۔ صفت مفعولی: مَشْمُوس: (جس پر تہمت لگائی گئی ہو)۔ شَمِسَ ـ شَمَسًا لی: (میرے لئے) کسی شخص کی عداوت کا ظاہر ہونا اور اس عداوت کو چھپا نہ سکنا۔ شَمَّسَ هُ: کو نفرت دلانا۔ شَامَسَ هُ: سے دشمنی کرنا، سے معاندت کرنا۔ تشَمَّسَ علينا: (ہم سے) بخل کرنا۔ الشَمُوس: شراب۔ ـ جمع شُمُس و شُمْس: سخت دشمن اور مخالف۔ الشَامِس من الخيل جمع شَوامِس: سرکش گھوڑا، مچلتا گھوڑا۔ ـ من الرجال: سخت مزاج۔ المُتَشَمِّس (فا): بہت قوی، بخیل۔

۲۔ شَمَسَ ـ شَمْساً و شَمِسَ ـ شَمَساً و أشْمَسَ اليومُ: دن کا دھوپ والا ہونا۔ صفت: شَامِس و مُشْمِس۔ شَمَّسَ الکافِرُ: کافر کا سورج کی پرستش کرنا۔ ـ الشیءَ: چیز کو دھوپ میں پھیلانا۔ تَشَمَّسَ: دھوپ میں بیٹھنا، کھڑا ہونا۔ الشَمس (تصغیر شُمَيسَة) جمع شُمُوس (فلك): سورج۔ کہتے ہیں: بسط الشیءَ فی الشمس: اس نے چیز کو دھوپ والی جگہ میں پھیلایا۔ دخلت الشمسُ اِلی البیت: سورج کی کرنیں گھر میں پہنچیں۔ ـ عند الصوفية: نور یعنی حق تعالیٰ۔ ـ من الایّام: دھوپ والا دن۔ الشَمِس و الشَمُوس من الایام: دھوپ والا دن، جس میں بادل چھائے ہوئے نہ ہوں۔ الشَامِس (فا) من الایام جمع شَوامِس:

دھوپ والا دن۔ الشَّمْسِيَّة: چھتری۔ فصیح تر ظُلَّة یا مِظَلَّة: دھوپ کی چھتری کے لئے و عالۃ بارش کی چھتری کے لئے ہے۔

۳۔ شَمَّسَ فلانٌ: شمّاس ہونا۔ الشّمّاس عیسائیت میں مذہبی خدمات سرانجام دینے والے کے ایک عہدہ کا نام ہے۔ الشّمّاس جمع شَمَامِسَة: پادری سے کم درجہ کے عہدہ کا نام۔ یہ سریانی لفظ ہے اور اس کا معنی خادم ہے۔ الشَّمَّاسِيَة: شماس کا وظیفہ۔

۴۔ الشَّمْس: ایک قسم کی کنگھی، ایک قسم کا ہار۔ الشَّمْسِيَّة (مو): ہرنا، ہرنالٹو۔

◌ شَمَسَ ـُ شُمُوسًا و شِمَاسًا: گھوڑے کا سرکش، اڑیل، آرام سے کھڑا نہ ہونے والا ہونا۔ ـــ ـَ و شَمِسَ ـَ شَمْسًا: دن کا دھوپ والا ہونا۔ شَمَّسَ ہ: کو دھوپ میں رکھنا۔ شَمَّسَ: (مسیحیت میں) ڈیکن deacon کے فرائض سرانجام دینا۔ أَشْمَسَ: (دن کا) دھوپ والا ہونا۔ تَشَمَّسَ: دھوپ میں بیٹھنا، دھوپ کھانا، دھوپ میں لیٹنا۔ سَمْتُ الشَّمْس: گرہن سے متعلق۔ شروق الشمس: طلوع آفتاب۔ ضَرْبَةُ الشَّمْس: لُو کا اثر sun stroke۔ گرمی سے نڈھال ہونا۔ عَبَّاد الشَّمْس: سورج مکھی۔ غروبُ الشَّمْس: غروب آفتاب۔ شَمْسِي: سورج کا، آفتابی، شمسی۔ الحروف الشمسيه: شمسی حروف۔ صورةٌ شمسيّة: فوٹو، فوٹوگراف۔ التصوير الشمسي: فوٹوگرافی۔ شَمْسِيَّة جمع شَمْسِيات: چھاتہ چھتری، پردہ، سکرین۔ شمسية الشباك: کھڑکی کا پردہ۔ شمسية الطيار: پیراشوٹ parachute
شُمُوس جمع شُمُس: سرکش، اڑیل، آرام سے نہ کھڑا ہونے والا (گھوڑا)۔ شَامِس: دھوپ والا (دن) مُشْمِس: دھوپ والا (دن)۔

شمص: ۱۔ شَمَصَ ـِ شَمْصًا و شَمَّصَ الدوابَّ: جانور کو بہت تیز ہانکنا۔ ـــ ہُ بالسوط: کو کوڑے مارنا۔ ـــ الرجُلَ: کسی کو اذیت دے کر غضبناک کرنا۔ ـــ ہُ الشيءُ: کو کسی بات کا بےقرار کرنا۔ شَمِصَ ـَ شَمَصًا: جلدی جلدی بولنا۔ أَشْمَصَ و اِنْشَمَصَ: خوفزدہ ہونا۔ تَشَمَّصَ: سکڑنا۔ الشِماص: نکل جانا، بچ جانا۔ الشُّمَاص: جلدی، عجلت۔ الشَّمُوص من الخيل: سرکش گھوڑا۔

◌ شَمْشَمَ ہ: کی ناس لینا۔

شمط: ۱۔ شَمَطَ ـُ شَمْطًا الشيءَ: کو ملانا۔ شَمِطَ ـَ شَمَطًا و أَشْمَطَ اشْمِطَاطًا و اشْمَاطَّ اِشْمِئطَاطًا و اشْمَأَطَّ اشْمِئْطَاطًا: کے سر کا سیاہ و سفید بالوں والا ہونا۔ صفت: أَشْمَط جمع شُمْط و شُمْطان م شَمْطاء جمع شُمْط۔ شَمَّطَ ہُ بہ: کو سے ملانا۔ أَشْمَطَ الرجُلُ: خاکستری بالوں والا ہونا، سیاہی مائل سفید بالوں والا ہونا۔ ـــ ہُ بہ: کو سے ملانا۔ الشَّمْط و الشَّمَط و الشِمْط جمع شِمَاط و أَشْمَاط: مسالحہ۔ الشَّمِيطُ: مخلوط، صبح۔ الشَّمَاطَاتُ في الرأس: سر کے سفید بال۔ الشَّمُوط من الخيطان: دھاگے کا گولا یا گٹا۔

۲۔ شَمَطَ ـِ شَمْطًا الشجرُ: درخت کے پتے جھڑنا۔ عام بول چال میں کہتے ہیں: شمط الشيءَ: اس نے چیز ہتھیالی۔ و شمط الغرسة: اس نے پودا اکھیڑ دیا۔ شمط أُذنہ: اس نے اس کا کان کھینچا (سریانی)۔ الشِمطاط جمع شَمَاطِيط: جماعت، گروہ، گلہ۔ کہتے ہیں: جاؤوا شماطيط: وہ علیحدہ علیحدہ آئے، الگ الگ آئے۔ ثوبٌ شِمطاط: قطع کیا ہوا کپڑا۔ الشُّمْطُوط و الشِمْطِيط: گروہ، جماعت۔

۳۔ شَمَطَ ـِ شَمْطًا الاناءَ: برتن کو بھرنا۔ ـ النباتُ: پودے کا اونچا اٹھنا (عام بول چال)۔ الشَّمُّوط: جوار کا بھٹا (عام بول چال)۔ الشُّمْطُوطُ: طویل دراز، لمبا۔

◌ شَمِطَ ـَ شَمَطًا: خاکستری، بالوں والا ہونا، سیاہی مائل سفید بالوں والا ہونا، کے بالوں کا خاکستری ہو جانا۔ أشمط م شَمْطَاء جمع شُمط و شُمطان: خاکستری بالوں والا، سیاہی مائل سفید بالوں والا۔

شمظ: شَمَظَ ـُ شَمْظًا ہُ: کو منع کرنا، روکنا، سے نرم گرم گفتگو کرنا، بختی کئے بغیر اُکسانا اور متحرک کرنا۔ ـــ الشيءَ: کو خلط ملط کرنا، ملانا، گڈمڈ کرنا، کو تھوڑا تھوڑا کر کے لینا۔

شمع: ۱۔ شَمَعَ ـَ شَمْعًا و شُمُوعًا و مَشْمَعًا: کھیلنا، مذاق کرنا صفت: شَمُوع۔ کہتے ہیں: أَشامِعٌ أنت أم جاد: یعنی تم مذاق کر رہے ہو یا سنجیدگی میں کہہ رہے ہو۔ شَمَّعَ الرجُلَ: کو کھیل کود یا مذاق پر آمادہ کرنا، اکسانا۔ الشِمَاع و الشِماعة: ہنسی خوشی، مذاق۔ الشَمُوعُ من النساء: خوش طبع مذاق کرنے والی عورت۔

۲۔ شَمَعَ ـَ شُمُوعًا الشيءُ: متفرق ہونا۔ أَشْمَعَ السِراجُ: چراغ کا روشن ہونا۔

۳۔ شَمَّعَ الشيءَ: کسی چیز کو پگھلے ہوئے موم میں ڈبونا، یا کسی چیز پر پگھلا ہوا موم ڈالنا۔ الشَمْع و الشَمَع (واحد شَمْعَة و شَمَعَة) جمع شَمَعات: موم (شہد یا چربی وغیرہ کا) الشَمَّاع: موم بتی بنانے والا یا بیچنے والا۔ الشَمْعَدَان جمع شَمَاعِد و شَمْعَدانات: چراغدان لفظ دان فارسی لفظ ہے۔ عربی میں شمعدان کے ہم معنی لفظ مَاثِلَة ہے۔ المَشْمَعَة: موم بتی بنانے یا بیچنے کی جگہ۔ المُشَمَّع: پن روک، غیر نفوذ پذیر لباس یا ربڑ کا لباس، برساتی۔

۴۔ اِشْمَعَطَّ اشْمِعْطَاطًا: غصہ سے بھر جانا۔ ـــ القومُ في الطلب: تلاش میں جلدی کرنا اور پھیل جانا۔ ـــ ت الإبلُ او الخيلُ: اونٹوں یا گھوڑوں کا بکھر جانا۔

۵۔ شَمْعَل و تَشَمْعَل القومُ: متفرق ہونا، پھیل جانا۔ اِشْمَعَلَّ القومُ: متفرق ہونا اور پھیل جانا۔ ـــ ت الحربُ: لڑائی کا بھڑکنا۔ ـــ ت الغارةُ: لوٹ پھیل جانا۔ ـــ ت الابلُ: اونٹوں کا خوشی میں آکر ادھر ادھر پھیل جانا۔ ـــ الرجُلُ: روانگی میں جلدی کرنا۔

◌ شَمَّعَ ہ: کو موم سے رگڑنا یا ملنا۔ ـــ الفَتْلَةَ: کھسک جانا، فرار ہو جانا، بھاگ جانا۔ شَمْع و شَمَع اسم جنس واحد شمعة جمع شُمُوع: موم، موم بتی۔ الشمع الاحمر: (مہر لگانے کی) لاکھ (sealing wax)۔ شمعُ الختم: مہر لگانے کی) لاکھ۔ شمع لتلميع الارضية: فلور ویکس flour wax۔ شَمْعَة و شَمَعَة: موم بتی۔ شمعة الشرارة: سپارک پلگ (spark plug): انجن میں گیس بھڑکانے والا پرزہ، آتش زن۔ شَمعي: مومی۔ شَمَّاع: موم ساز یا فروش۔ شَمَّاعَة: ہیٹ یا کپڑوں کا ریک، کپڑے ٹانگنے کی کھونٹی۔ مُشَمَّع وہ کپڑا جس میں پانی سرایت نہ کرتا ہو۔ مُشَمَّعات: پن روک سامان، کتان کا کپڑا جو غیر نفوذ پذیر ہو۔ پن روک کور یا کوٹ، آئل کلاتھ، مومی کپڑا، کرنچ (linoleum)۔ مُشَمَّع بتيومين للسقف: کولتار کا کاغذ۔ مِعطَفٌ مُشَمَّع: برساتی۔ شَمْعَدان جمع شمعدانات و شَمَاعِد: شمعدان condle stick۔

شمق: ۱۔ شَمِقَ ـَ شَمَقًا: پاگل کی طرح خوش ہونا۔ تَشَمَّقَ: خوش ہونا۔ الشَمَاقَة: خوشی، جنون۔ الشِمِق و الشَمَقْمَق: شادمان۔

۲۔ تَشَمَّقَ الشيءُ: گھس جانا۔

۳۔ الشِمِق و الشَمَقْمَق: لمبا، طویل۔

شمل: ۱۔ شَمَلَ ـُ شُمُولًا الريحُ: شمالی ہوا چلنا۔ ـــ شَمْلًا الشيءَ: کو شمالی ہوا کے سامنے کرنا۔ ـ بِهِ: کو بائیں جانب لینا۔ شَمِلَ ـَ شَمَلًا

و شُمِلَ شَمْلاً القومُ: شمالی ہوا سے تکلیف پانا۔ شَمَّلَ الرجُلُ: بائیں ہاتھ سے پکڑنا۔ أَشْمَلَ القومُ: بادشمالی میں داخل ہونا۔ ـــ ت الریحُ: شمالی ہوا چلنا۔ الشَمْلُ (مص): شمالی ہوا۔ الشَمَلُ (مص) جمع أَشْمَال: شمالی ہوا۔ الشَمَال و الشَمْأَل والشَأْمَل و الشَمِیل و الشَمُول و الشَوْمَل و الشَیْمَل جمع شمالات: شمالی ہوا۔ کہتے ہیں: هبت الشَمَالُ: شمالی ہوا چلی۔ الشِمال جمع شَمَالات: بادشمالی۔ ـــ (مونث) جمع أَشْمُل و شَمُل و شِمَال (بلفظ الواحد) و شَمَائِل: بایاں۔ (کہتے ہیں: فلانٌ عندی بالشِمَال: وہ میرے نزدیک گھٹیا درجے کا ہے۔ هو عندی بالیمین: وہ میرے نزدیک اچھے رتبہ والا ہے) بدبختی۔ طیرُ شِمَالٍ: بدشگونی کا پرندہ۔ الشیمال: بایاں، المَشْمُول (مذ م): جس کو بادشمالی کی وجہ سے تکلیف پہنچی ہو۔ لیله مشْمُولة: سرد رات۔

۲۔ شَمَلَ ـ شَمْلاً الشاةَ: بکری کے تھنوں پر تھیلا چڑھانا۔ ـــ ـ شَمْلاً و شَمَلاً و شُمُولاً الامرُ القومَ: معاملہ کا سب کو شامل ہونا، عام ہونا۔ کہتے ہیں: شَمَلَ القومَ خیراً أو شرًّا: بھلائی یا برائی کو عام کرنا۔ شَمِلَ ـ شَمْلاً و شَمَلاً و شُمُولاً الامرُ القومَ: معاملہ کا سب کو شامل کرنا۔ شَمْلاً و شُمُولاً هُ: کو چادر سے ڈھکنا۔ شَمَّلَ تَشْمِیلاً هُ: کو چادر میں لپٹنا۔ أَشْمَلَ الشاةَ: بکری کے تھنوں پر چادر چڑھانا۔ ـــ القومَ خیراً أو شرًّا: بھلائی یا برائی کو عام کرنا۔ ـــ الرجُلُ: بڑی چادر والا ہونا۔ ـــ هُ: کو چادر دینا۔ تَشَمَّلَ تَشَمُّلاً بالشَمْلَة: چادر میں لپٹنا۔ إِشْتَمَلَ بالثوب: چادر میں پورا لپٹنا۔ ـــ الامرُ علیه: معاملہ کا کسی کو گھیرنا۔ ـــ علی فلان: کو بچانا۔ الشَمْلُ (ضد): مجتمع امر، متفرق امر۔ کہتے ہیں: فَرَّقَ اللّٰه شَمْلَهُمْ: اللہ تعالیٰ انکی جمعیت کو تتر بتر کردے۔ جمع اللّٰه شَمْلَهُم: اللہ تعالیٰ ان کے بکھرے ہوئے کاموں کو اکٹھا کردے۔ الشَمَل جمع أَشمال: پناہ۔ الشِمِل: چادر میں لپٹنا، ہوا۔ الشِمال: بکری کے تھنوں پر چڑھانے کا تھیلا، بکری کے تھن کا دانہ، کھیتی کاٹنے والے کے ہاتھ میں کھیتی کا مٹھا، عام اور ـ ـ سے شَمِیلَة کہتے ہیں۔ الشَمْلَة جمع شَمَلات: چوڑی چادر جو پورے جسم کو ڈھانک لے۔ اُمُّ شَمْلَة: دنیا، شراب، سورج۔ الشِمْلَة: لپٹنے کی ہیئت کہتے ہیں: هو حسنُ الشِمْلَة: وہ چادر میں لپٹے اچھا لگتا ہے۔ الشَمْأَلَة:

• جمع شَمَائِل: وہ جگہ جہاں شکاری شکار سے چھپتا ہے۔ الشَمُول: شراب یا سرد شراب۔ المِشْمَل: چھوٹی تلوار، اس کا اطلاق خنجر پر ہوتا ہے۔ ـــ و المِشْمَلَة و المُشْمَال: بڑی چادر جس میں پورا طرح لپٹا جا سکے، کمبل۔ المَشْمُولَة: شراب، سرد شراب۔

۳۔ شَمَلَ ـ شَمْلاً النخلةَ: پکی کھجوریں چن لینا۔ أَشْمَلَ النخلةَ: پکی پکی کھجوریں چننا۔ الشَمْل و الشِمِل: کھجوروں کا گچھا۔ الشَمَل جمع أَشْمَال: تھوڑی بارش یا کھجور یا تھوڑے لوگ وغیرہ۔ کہتے ہیں: اصابنا شَمَلٌ من المطر: ہم پر تھوڑی بارش ہوئی۔ ما علی النخلة الاشَمَلٌ: کھجور کے درخت پر تھوڑا پھل بچا ہے۔ الشِمِلّ: تھوڑی کھجوروں کا گچھا۔

۴۔ شَمَّلَ الرجُلُ: جلدی کرنا۔ اِشْتَمَلَ: جلدی کرنا۔ ـــ فی الحاجة: آمادہ ہونا، ارادہ کرنا۔ اِنْشَمَلَ: جلدی کرنا۔ کہتے ہیں: اِنشمل فی حاجته: اس نے اپنی حاجت میں جلدی کی۔ ناقةٌ شِمالٌ: تیز رفتار اونٹنی۔ ناقةٌ شِمِلَّة: تیز رفتار اونٹنی۔

۵۔ الشِمَال جمع شَمَائِل: طبیعت، عادت، سیرت۔ کہتے ہیں: لیس من شِمَالی أن أعمل بشمالی: میری عادت نہیں کہ بائیں ہاتھ سے کام کروں۔ الشَمِیلَة جمع شمائل: طبیعت۔ المَشْمُول: پسندیدہ اخلاق والا۔ اخلاقٌ مَشْمُولَة: برے اخلاق۔

۶۔ شَمْلَلَ الرجُلُ: جلدی کرنا۔ جملٌ أو ناقةٌ شِمْلال او شِمْلِیل: تیز رفتار اونٹ یا اونٹنی۔

۷۔ شَمْلَلَ النخلةَ: درخت سے پکی پکی کھجوریں چننا۔ الشُمْلُول جمع شَمَالِیل: تھوڑی پکی کھجوریں، یا تھوڑی بارش یا تھوڑے لوگ۔ کہتے ہیں: ماعلی النخلة لا شمالیل: کھجور کے درخت پر تھوڑا پھل رہ گیا ہے۔ الشَمَالِیل: شاخیں جن کی چوٹیاں پراگندہ ہوں۔ کہتے ہیں: ذهبوا شمالیل: وہ متفرق ہوکر چلے گئے۔ ثوبٌ شَمالِیل: پھٹا پرانا کپڑا۔

۸۔ الشِمْلال: بایاں۔

۹۔ امرأةٌ شَمْلَق: بدخلق عورت۔

○ شَمِلَ ـ شَمَلاً و شَمَلَ ـ شَمْلاً و شُمُولاً هُ: پر مشتمل ہونا، کا حاصل ہونا، کو شامل ہونا، محیط ہونا، کو شامل کرنا، داخل کرنا، کو ملفوف کرنا، لف کرنا، منسلک کرنا: کا مفہوم ہونا، کی طرف دلالت کرنا، کا نتیجہ ہونا، سے نتیجہ نکلنا، کا پہلو نکلنا۔ ـــ ہ، ہ: کو قابو میں لانا، کو نڈھال کرنا، میں سرایت کرنا، میں رچ بس جانا، میں

پھیل جانا (احساسات کا، جذبات کا)۔ شَمِلَ و شَمَلَ: کا رواج ہونا، عام ہونا، ہمہ گیر ہونا، بلا استثناء ہونا، عالمگیر ہونا۔ شمله بعنایته: کا خیال رکھنا، کی بہبودی یا برتری کے لئے کوشاں ہونا، کو زیر حمایت لینا۔ تَشَمَّلَ بالشَمْلَة: اپنے آپ کو چادر، لبادہ، چوغہ میں لپیٹنا۔ إِشْتَمَلَ بمعنی تَشَمَّلَ: اشتمل ه ب: اپنے آپ کو کسی چیز میں لپیٹنا۔ ـــ علی: پر مشتمل ہونا، کو شامل کرنا، کو ملفوف کرنا، لف کرنا، منسلک کرنا، کو لپیٹنا، کا مفہوم ہونا، کی طرف دلالت کرنا، کا نتیجہ ہونا، سے نتیجہ نکلنا، کا پہلو نکلنا۔ شَمْل: متحد کرنا، جمع کرنا، ارتکاز، ایک مرکز پر جمع ہونا، اتحاد، وحدت، اتفاق، موافقت، ہم آہنگی۔ جمعُ الشمل: بچھڑے ہوؤں کا اجتماع، دوبارہ اتحاد۔ اجتماع الشمل: بچھڑے ہوؤں کا اجتماع، اتحاد، وحدت، اتفاق۔ مَزَّقَ شملَهُ: کسی چیز کو تباہ کرنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا، حصے بخرے کرنا، تقسیم کرنا، توڑنا، پرزے پرزے کرنا۔ شَمْلَة جمع شَمَلات: لبادہ، چوغہ، پگڑی۔ اُمُّ شَمْلَة: دنیا، جہاں، دنیوی خوشیاں، شادمانیاں۔ شَمَائِل: خوبیاں، خصائل کردار، سیرت، طبیعت، مزاج، خو، افتاد طبع۔ أَشْمَل: زیادہ قابل فہم، زیادہ جامع، زیادہ عام، زیادہ ہمہ گیر۔ شَامِل: جامع، مکمل، عام، ہمہ گیر، عالم گیر، بلا استثناء، کامل، کلی، مجموعی۔ مشمول: شامل، مشتمل، محیط۔ مَشْمُولٌ برعایته: کی سرپرستی یا حمایت سے متمتع، سرفراز۔ مشمولات الوظیفة: جبلی فرائض منصبی۔ مشتمِل علی: پر مشتمل۔ مُشْتَمَل: بنگلہ (کرایہ کیلئے)۔ مُشْتَمَلات: مشمولات، منسلک اشیاء۔ شَمَال: شمال، اتر، شمالی ہوا۔ شِمال: بایاں ہاتھ، بایاں پہلو، بایاں۔ الشمال: بایاں بازو (سیاست)۔ شِمَالَ: کے شمال میں۔ شِمالاً: بائیں جانب، شمال کی طرف، شمال غربی: شمال مغرب، کوکب الشِمال: قطبی ستارہ۔ شمال شرقی: شمال مشرق۔ الید الشمال: بایاں ہاتھ۔ شِمَالی و شَمَالی: شمالی، شمال کا، بائیں جانب واقع۔ الشمالیُّون: بائیں بازو کی جماعتیں: الشفق الشمالی: شمالی روشنیاں۔ شُمْلُول جمع شَمالِیل: تھوڑی مقدار، تھوڑی رقم۔ شَمْلُول: چست، پھرتیلا، تیز، صاف واضح، گہرا، زندہ دل، بشاش، شگفتہ مزاج، پرلطف، زندہ دلانہ۔

شمن: الشَمَنْدر و الشَوَنْدَر (ن): چقندر۔

شمه: شَمْهَذَ السِکِّینَ: چھری کو تیز کرنا۔ ـــ الحدیدَ: لوہے کو پتلا کرنا۔ الشَمْهَذ: تیز چیز۔

شما: شَمَا ۔ شُمُوًّا الرجُلُ: آدمی کی شان بلند ہونا۔ الشَمَا: موم۔

شنّ: شَنَّ ۔ شَنًّا الماءَ علی الشراب: شراب پر پانی چھڑکنا۔ شَنَّ و أَشَنَّ الغارةَ علیھم: پر چاروں طرف سے لوٹ ڈالنا۔ الشَنِین: پانی کا روغنی سیال مادہ۔ دودھ جس پر پانی ڈالا گیا ہو۔ الشَنَان: ٹھنڈا پانی، پانی برسانے والا بادل۔ ماءٌ شُنَان: متفرق
الشُنَانَة: مشک یا درخت سے ٹپکنے والا پانی۔
۲۔ شَنَّ ۔ شَنًّا و شَنَنًا و أَشَنَّت القربةُ: مشک کا پرانا اور خشک ہونا۔ تَشَنَّنَ و تَشَانَّ الجلدُ: کھال کا سوکھ جانا اور سکڑ جانا۔ ـــ جلدُ الانسان: انسان کی جلد پر بڑھاپے کی وجہ سے جھریاں پڑنا۔ ـ و اِسْتَشَنَّ السقاءُ: مشک پرانی ہونا۔ الشَنُّ (مص) جمع شِنان و أَشْنان و الشَنَّة: چھوٹی پرانی مشک۔ کہتے ہیں: قربةٌ أَشْنانٌ: پرانی مشک۔ قوسٌ شَنَّةٌ: قدیم کمان۔ الشَنُون (ضد): موٹا، دبلا، بھوکا۔
۳۔ تَشَانَّ الشیئان: دو چیزوں کا باہم ملنا۔
۴۔ الأُشْنان: ہمزہ کے باب میں دیکھیے۔
۵۔ الشَنْشَنَة: کاغذ یا نئے لباس کی سرسراہٹ۔ الشِنْشِنَة جمع شَنَاشِن: عادت، طبیعت، گوشت کا ٹکڑا۔
○ شَنَّ ۔ شَنًّا غارةً: اچانک حملہ کرنا، حملہ کرنا، چڑھائی کرنا۔ ـــ علی: پر حملہ کرنا، کے خلاف حملہ شروع کرنا۔ أَشَنَّ بمعنی شَنَّ۔ شَنّ: پانی کی مشک جمع شُنُون۔ مِشَنَّة: بے دستہ کی ٹوکری۔

شنأ: ا۔ شَنَأَ ۔ و شَنِیَٔ ۔ شَنْأً و شِنْأً و شُنْأً و شَنْأَةً و شَنَآنًا و شَنْآنًا و مَشْنَأً و مَشْنَأَةً و مَشْنُؤَةً الرجُلَ: سے بغض رکھنا، دشمنی کرنا، بدخلقی کرنا صفت فاعلی: شَانِیٌٔ جمع شُنَّاء م شَانِئَة جمع شَوَانِیٔ: صفت مفعولی: مَشْنُوءٌ۔ شُنِیٌٔ: باوجود خوبرو ہونے کے ناپسندیدہ ہونا۔ تَشَانَأ القومُ: ایک دوسرے سے بغض و دشمنی رکھنا۔ الشَنَاءَة: عداوت اور بدخلقی کے ساتھ بغض۔ الشَوَانِیُٔ (الشَانِئَة کی جمع): شَوَانِیُٔ المالِ: فیاضی سے دیا ہوا مال۔ الشَنْآن م شَنْآنَة و شَنْأَی: بغض رکھنے والا، دشمنی کرنے والا، برا سمجھنے والا۔ رجُلٌ شَنَائِیَةٌ: بغض و دشمنی رکھنے والا۔ المِشْنَاءُ: وہ شخص جس سے لوگ بغض رکھیں، اکثر ایسی حرکتیں کرنے والا جن کی وجہ سے لوگ اس سے دشمنی رکھیں۔ المَشْنَأُ: قبیح، بدشکل (مذکر، مونث واحد جمع سب میں یکساں) لوگوں سے دشمنی رکھنے والا۔
۲۔ شَنِیٔ ۔ شَنَاءً الشیءَ: چیز کو نکالنا۔ ـــ حقَّه و بِحقِّهِ: کے حق کا اقرار کر کے اسے اس کا حق دینا۔

شنب: ا۔ شَنِبَ ۔ شَنَبًا الیومُ: دن کا سرد ہونا۔ صفت: شَانِب و شَنِب: اور اسم الشُنْبَة ـــ الرجُلُ: سفید خوبصورت دانتوں والا ہونا۔ صفت أَشْنَب و شَانِب و شَنِیب و مِشْنَب۔ المَشَانِب: خوشبودار منہ (جمع)۔
۲۔ شَنُبَتْ الھوی قلبَهُ: محبت کا کسی کے دل میں گھر کر جانا۔ الشَنْبَث و الشُنَابِث (ح): شیر، موٹا۔
○ شَنَب جمع أَشْنَاب: مونچھ۔ شِنْتِیَان جمع شَنَاتِین: عورتوں کے پہننے کی ڈھیلی پتلون۔

شنت: ا۔ الشَنْتَة: چمڑے کا تھیلا، بیگ جس میں کاغذات وغیرہ رکھے جاتے ہیں (عام بول چال)۔
۲۔ شَنْتَرَ ثوبَهُ: کا کپڑا پھاڑنا۔ الشُنْتُرَةُ جمع شَنَاتِر: انگلی (کہتے ہیں: لَأَضُمَّنَّكَ ضَمَّ الشَنَاتِر: میں تمہیں اس طرح گلے لگاؤں گا جیسے انگلیاں ایک دوسرے سے پیوستہ ہیں) دو انگلیوں کے درمیان کا فاصلہ۔

شنج: شَنِجَ ۔ شَنَجًا و أَشْنَجَ و تَشَنَّجَ و انْشَنَجَ الجلدُ: گرمی یا سردی سے کھال کا سکڑنا، ایسی کھال کو شَنِج اور ایسی کھال والے کو شَنِج و أَشْنَج کہتے ہیں۔ شَنَّجَهُ: کو سکیڑنا۔ الشَنَج (ح): اونٹ۔ التَشَنُّج: پٹھوں کا سکڑنا، عضلات کا سکڑنا۔
○ شَنِجَ ۔ شَنَجًا: سکڑنا، اینٹھن میں مبتلا ہونا۔ تَشَنَّجَ بمعنی شَنِجَ (نیز) پھڑکنا۔ تَشَنُّج: سکڑنا، چرمر ہونا (کھال کا)، پٹھے کا اینٹھن کے ساتھ سکڑنا، پھڑکنا، جھٹکا، اینٹھن، کھچاوٹ، دورہ، اکڑن، تَشَنُّج، تناؤ۔

شنح: شَنَحَ علیه: کو بھلا برا کہنا۔ الشَنَّاح و الشَنَاحِیّ و الشَنَاحِیَة م شَنَاحِیَة: لمبا اور موٹا اونٹ۔

شنخ: ا۔ شَنَخَ النخلَ: درخت خرما کے کانٹے صاف کرنا۔ الشِنَاخ: پہاڑ کی نوک۔
۲۔ الشِنْخَاب جمع شَنَاخِیب: پہاڑ کی چوٹی۔ الشُنْخُوب: شانے کا بالائی حصہ، پیٹھ کا منکا۔ ـــ و الشُنْخُوبَة جمع شَنَاخِیب: پہاڑ کی چوٹی۔
○ شُنْخُوبَة جمع شَنَاخِیب: بڑی چٹان، گھسا ہوا گول مول پتھر۔ صخرة۔

شند: الشُنْدُخ: مضبوط، لمبا اور گٹھے ہوئے بدن کا۔ (ح) شیر، مکان کی تعمیر یا سفر سے واپسی کی خوشی میں پکایا ہوا کھانا۔

شنر: شَنَّرَ علیه: پر عیب لگانا، الزام لگانا، کی تذلیل کرنا، کی اصلیت بتانا۔ الشَنَار: عار، بے عزتی، ذلت، رسوائی، کھلی بے عزتی، فضیحت۔ الشِنِّیر و الشِنِّیرَة: بدخلق، بڑا شرارتی اور عیبی۔

شنز: الشُونِیز و الشِینِیز (ن): کلونجی۔
○ شَنْشَنَة: کاغذ کی سرسراہٹ، تڑتڑانا، چٹخنا۔ شِنْشِنَة جمع شَنَاشِن: طبیعت، مزاج، افتادِ طبع، شوق میلان، عادت، رواج، رسم، دستور، قاعدہ۔

شنص: شَنَصَ ۔ و شَنِصَ ۔ شُنُوصًا به: سے چمٹنا، کے ساتھ ہونا۔ فرسٌ شَنَاصٌ و شَنَاصِیّ و شُنَاصِیّ و شَنَاصِیَة: عمدہ لمبا مضبوط گھوڑا۔

شنط: الشُنُط: پکے ہوئے گوشت کے ٹکڑے۔ المُشَنَّط: بھونا ہوا گوشت۔ شواءٌ مُشَنَّط: گوشت جسے زیادہ نہ بھونا گیا ہو۔
○ شُنَیْطَة: گرہ، گانٹھ؛ پھندا۔ شَنْطَة جمع شُنَط: سوٹ کیس، بستہ، تھیلا، سفری بیگ۔ شَنْطَةُ الید: ہینڈ بیگ۔

شنظ: ا۔ شِنَاظ الجبل: پہاڑ کی چوٹی۔ کہتے ہیں: امرأةٌ ذات شِنَاظٍ: گھٹی ہوئی موٹی عورت۔
۲۔ الشُنْظُب: دراز قامت خوبصورت۔
۳۔ شَنْظَرَ بھم: کو گالی دینا۔ الشِنْظِیرُ جمع شَنَاظِیر و الشِنْظِیرَة و الشُنْظُورَة: بدخلق، پہاڑ سے پھٹ کر گرنے والی چٹان۔ شَنَاظِیر الجبل: پہاڑ کے اطراف و کنارے۔
۴۔ شَنْظَی به: کو ناپسندیدہ باتیں سنانا۔ شُنْظُوَةُ الجبل جمع شَنَاظٍ: پہاڑ کی چوٹی، پہاڑ کی ایک جانب۔

شنع: ا۔ شَنَعَ ۔ شَنْعًا هُ: کو برا جاننا، گالی دینا، بے عزت کرنا۔ شَنِعَ ۔ شُنْعًا به: کو قبیح سمجھنا۔ کہتے ہیں: رأی امراً شَنِعَ به: اس نے ایک ایسی بات دیکھی جسے برا سمجھا۔ شَنُعَ ۔ شَنَاعَةً و شُنْعًا و شَنْعًا و شُنُوعًا: قبیح ہونا۔ صفت: شَنِیع جمع شُنُع و شَنِع و أَشْنَع۔ شَنَّعَ الرجُلَ: کو بہت برا بھلا کہنا۔ ـــ علیه الأمرَ: کے کام کو قبیح ٹھہرانا۔ تَشَنَّعَ القومُ: اختلاف رائے کی وجہ سے لوگوں کی حالت خراب ہونا۔ ـــ الرجُلُ: برے کام کا ارادہ کرنا۔ ـــ الثوبُ: کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔ اسْتَشْنَعَهُ: کو قبیح اور مکروہ جاننا۔ الشُنْعَة و الشَنَاعَة و الشنوع: قباحت۔ المُشَنِّع: قبیح، بے بنیاد خبریں اڑانے والا۔ المَشْنُوع: شرارت اور بدی میں مشہور۔
۲۔ شَنَعَ الرجُلُ: تیار ہونا۔ ـ و أَشْنَعَ البعیرُ: اونٹ کا دوڑنے میں کوشش کرنا۔ تَشَنَّعَ: دوڑنے میں کوشش کرنا۔ ـــ للامر: کام کے لئے تیار ہونا۔ ـــ السلاحَ: ہتھیار پہننا۔ ـــ الغارةَ: عام لوٹ ڈالنا، حملہ کرنا۔ ـــ الفرسَ: گھوڑے پر سوار ہونا، چڑھنا۔
۳۔ الشنعفة: لمبائی۔ الشُنْعُوف و الشِنْعَاف: پہاڑ

کی چوٹی، اونچا پہاڑ، لمبا کمزور آدمی۔

○ شَنُعَ ـُ شَنَعًا و شَنَاعَةً: بدصورت ہونا، کریہ ہونا، سخت ناپسند ہونا، گھناؤنا ہونا، خبیث ہونا، نابکار ہونا، سخت بدنما ہونا، خوفناک ہونا، دہشتناک ہونا، شرمناک ہونا، رسوائی کا موجب ہونا۔ شَنَعَ ـ شَنْعًا ہ/ب: کو بے عزت کرنا، کی اصلیت ظاہر کرنا، کو بے نقاب کرنا۔ شَنَّعَ علی: پر بہتان باندھنا، کو بدنام کرنا، گالی دینا، بدنام کرنا، رسوا کرنا، الزالہ حیثیت عرفی کرنا، کو برا بھلا کہنا، پر عیب لگانا، کو رد کرنا، کو ملامت کرنا۔ شَنِیع و شَنِع: بدصورت، نفرت انگریز، کریہ، سخت ناپسندیدہ، گھناؤنا، خبیث، نابکار، سخت بدنما، خوفناک، دہشتناک، شرمناک، رسوائی کا موجب، رسوا کن، فضیحت ناک۔ شَنْعَة: بدصورتی، گھناؤنا پن، خوفناکی، دہشتناکی، کراہت، گھن۔ أَشْنَع: بمعنی شنیع و شَنِع۔ شنغوبه جمع شناغیب: کانٹا، تیز نوک، تیز نوک والی کیلی۔ شَنَّفَ الآذان: (آواز کا) فردوس گوش ہونا۔ شنف جمع شُنُوف: کان کی بالی، آویزہ، بُندہ۔

شنف: ۱۔ شَنَفَ ـِ شَنْفًا الیه: کو اعتراض یا تعجب کی نظر سے دیکھنا۔ شَنَّفَ الیه: کو کنکھیوں سے دیکھنا۔ الشَّانِف (فا): اعراض کرنے والا۔ کہتے ہیں: انه لشَانِفٌ عنا بانفه: وہ تکبر کی وجہ سے ہم سے کنی کتراتا ہے۔

۲۔ شَنِفَ ـَ شَنَفًا فلانًا و لفلانٍ: سے بغض رکھنا، نفرت کرنا۔ الشَنِف: بغض رکھنے والا۔

۳۔ شَنِفَ ـَ شَنَفًا لهُ: کو سمجھ جانا، تاڑ جانا۔ ـ به: کو تاڑ جانا۔

۴۔ شَنَفَ الجاریةَ: لڑکی کے لئے بالیاں بنانا۔ ـــ الکلامَ: کلام کو مزین کرنا۔ اَشْنَفَ الجاریةَ: لڑکی کے لئے بالیاں بنانا۔ تَشَنَّفَت الجاریةُ: لڑکی کا بالیاں پہننا۔ الشُّنْفُ جمع شُنُوف و أَشْنَافُ: کان کی بالیاں۔

شنق: ۱۔ شَنَقَ ـُ شَنْقًا البعیرَ: سوار کا اونٹ کی نکیل کھینچ کر اس کا سر اونچا کرنا۔ ـ القربةَ: مشک کا تسمہ باندھنا۔ ـ رأسَ الدابّةِ: جانور کے سر کو کسی درخت یا اونچی کھونٹی سے باندھنا۔ ـ الشیءَ: چیز کو لٹکانا۔ ـ الخلیّةَ: شہد کے چھتے میں لکڑی ڈالنا۔ ـ شَنْقًا و شَنِقَ ـَ شَنَقًا: کسی چیز سے محبت کرنا، دل لگانا۔ شَنَّقَ الخلیّةَ: شہد کے چھتے میں لکڑی ڈالنا۔ اَشْنَقَ البعیرَ و القربةَ: بمعنی شَنَقَ البعیرَ و القربةَ۔ ـــ البعیرُ: اونٹ کا اپنا سر اٹھانا۔ ـــ علی فلانٍ: پر دست درازی کرنا۔ ـ الشیءَ: کو لٹکانا۔ ـ الیدَ الی العُنق: ہاتھ کو گلے میں ڈال کر طوق بنانا۔ الشَّنْق: مجرم کی گردن سے رسی باندھ کر اس کو موت تک لٹکائے رکھنا، پھانسی دینا۔ الشَنَق: رسی، سر کی لمبائی۔ الشِّنَاق جمع شُنُق و أَشْنِقَة: تسمہ یا ڈوری جس سے مشک کا منہ باندھا جاتا ہے، تانت، سر کی لمبائی، ہر وہ ڈوری جس سے کوئی چیز لٹکائی جائے، اونٹ کے سر کو کھینچنے کی رسی، رسی جس سے ہاتھ گردن سے باندھا جائے۔ القلبُ الشَنِق جمع أَشناق: ہر چیز کا مشتاق اور حریص دل۔ فرسٌ أَشْنَقُ م شَنْقاء و شِنْقاء: لمبے سر کا گھوڑا، اسی طرح لمبے سر کا اونٹ۔ الشَّنِیق: پھانسی دیا ہوا، لکڑی جو شہد کے چھتے میں ڈالی جاتی ہے۔ المِشْنَاق: ہر چیز کا حریص۔ المَشْنَقَة: پھانسی گھر، پھانسی کا آلہ۔

۲۔ شَنَقَ الشیءَ: چیز کو کاٹ کر ٹکڑے کرنا۔ شَانَقَ مُشَانَقَةً و شِنَاقًا ہُ: اپنے مال کو کسی کے مال میں ملانا۔ اَشْنَقَ الرجلُ (ضد): خون بہا لینا، یا اس پر خون بہا کا واجب ہونا۔ ـــ غَنَمهُ إلی غنم زیدٍ: کی بکریوں کے ساتھ اپنی بکریوں کو ملا کر ان کی تعداد بڑھانا۔ تَشَانَقَا: اپنے مال کو دوسرے کے مال کے ساتھ ملانا۔ الشَنَق: خون بہا۔ المُشَنَّق: قطع کیا ہوا۔

۳۔ الشَنَق: خون بہا۔ الشَنِیق: منہ بولا بیٹا۔ الشَنِیق: خود پسند، مغرور۔

○ شَنَقَ ـُ شَنْقًا ہ: کو لٹکانا۔ ـ ہ: کو پھانسی دینا۔ شنق: پھانسی دینا۔ شَنَق: رسی۔ مِشْنَقَة جمع مَشَانِق: پھانسی، پھانسی کا چوکھٹا، سولی، پھانسی کا تختہ، پھانسی گھر۔ مَشْنَقَة: پھانسی کا چوکھٹا، پھانسی، سولی۔ مَشْنُوق: جسے پھانسی دی گئی ہو۔ شنقب: چہا (ایک پرندہ)۔

شنک: الشُّنْکُل جمع شَنَاکِل: کپڑوں کی کھونٹی، ہک، کھونٹی، آنکڑا۔

○ شنکل ہ: کو آڑ لگانا۔

شنم: شَنَمَ ـِ شَنْمًا الجلدَ: چمڑہ چھیلنا۔ الشُّنُم: کن کٹے۔ ماءٌ شَنِم: ٹھنڈا پانی۔

شنه: شَنْهَقَ او شَهْنَقَ الحمارُ: گدھے کا رینگنا۔

فصیح نهق یا شهق ہے۔

شنی: الشانیة جمع شَوَانٍ: بڑا جنگی جہاز۔ (مفرد نادر الاستعمال ہے)

شهب: شَهِبَ ـَ و شَهُبَ ـُ شَهَبًا: سیاہی مائل سفید رنگ ہونا۔ صفت شَاهِب و أَشْهَب۔ شَهَبَ ـَ شَهْبًا و شَهَّبَ هُ الحرُّ: گرمی کا کسی کو جھلس دینا۔ أشهب العامُ القومَ: سال کا قوم کو اموال سے محروم کرنا اور مال نیست و نابود کرنا۔ اِشْهَبَّ و اِشْهَابَّ و اِشْتَهَبَ: سیاہی مائل سفید رنگ والا ہونا۔ ـ الزرعُ: کھیتی کا خشک اور زرد ہونا مگر بیچ میں کچھ سبزہ رہ جانا۔ الشَّهْب (مص): برف سے ڈھکا ہوا پہاڑ۔ الشَّهَب و الشُّهْبَة: سیاہی مائل سفید رنگ۔ الشَّهَابُ و الشَّهَابَة: وہ دودھ جس میں دو تہائی پانی ہو۔ الشِّهَاب جمع شُهُب و شُهْبَان و شِهْبَان و أَشْهُب: آگ کی چمک، ستارہ، ٹوٹنے والا ستارہ، نیزہ کا چمکدار پھل۔ کہتے ہیں: فلانٌ شهابُ حرب: فلاں جنگ جو اور دلیر ہے۔ (ا ع): گولوں بموں وغیرہ میں رکھے جانے والا سامان جو انہیں آگ لگاتا ہے۔ الشُّهَب: قمری مہینہ کی تین سفید راتیں تیرہ سے پندرہویں راتیں) کیوں کہ ان راتوں میں چاند انہیں مکمل روشن رکھتا ہے۔ الأَشْهَب (ح): شیر، مشکل کام۔ عامٌ أَشْهَب جمع شُهْب: قحط اور خوشحالی کا سال۔ یومٌ أَشْهَب: سرد ہواؤں والا اور برفیلا دن۔ جیشٌ أَشْهَب: بڑا طاقتور لشکر۔ الشهباءُ: الأَشْهَب کا مونث۔ حلب شہر کا لقب۔ ـــ من الکتائب: بڑی مختلف و متعدد اسلحہ سے لیس بٹالین۔ سَنَةٌ شَهْبَاء: وہ سال جس میں نہ سبزہ ہو نہ بارش یا بکثرت برف باری والا سال۔ الأَشَاهِب: منذر، لخمی کی اولاد کا نام۔

○ شَهَب و شُهْبَة: خاکستری رنگ، خاکستری، سیاہی مائل سفید۔ شِهَاب جمع شُهُب و شُهْبَان: لو، شعلہ، لپٹ، آگ، شہاب ثاقب، روشن ستارہ، ستارہ۔ أَشْهَب جمع شَهْبَاء جمع شُهْب: خاکستری۔ شام کے شہر حلب کا لقب (Alleppo)۔

شهد: ۱۔ شَهِدَ ـَ شُهُودًا المجلسَ: مجلس میں حاضر ہونا۔ ـ الشیءَ: کسی چیز کا معائنہ کرنا، سے آگاہ ہونا، واقف ہونا۔ ـ الجمعةَ: جمعہ پانا۔ ـــ شَهَادَةً اللهُ: الله کا جاننا یا الله کا قبول کرنا۔ شَاهَدَ مُشَاهَدَةً ہُ: کو دیکھنا، کا معائنہ کرنا۔ أَشْهَدَهُ: کو حاضر کرنا۔ الشَّاهِد (فلک): ستارہ۔ صلاةُ الشَّاهِد: مغرب کی نماز۔ الشَاهِدَة جمع شَاهِدات و شَوَاهِد: زمین۔ الشَّهَادَة: عالم ظاہر (عالم غیب کا مقابل)۔ الشَّهِيد و الشِّهِيد: جس کے علم سے کوئی چیز پوشیدہ نہ ہو۔ المَشْهَد جمع مَشَاهِد: لوگوں کے حاضر ہونے کی جگہ، لوگوں کے اجتماع کی جگہ۔ المَشْهَدَة و المَشْهُدَة: لوگوں کے حاضر ہونے کی جگہ۔ امرأةٌ

مُشْهِدٌ: وہ عورت جس کا خاوند موجود ہو۔ اس کا مقابل ہے: امراة مُغِيبة: وہ عورت جس کا خاوند غائب ہو۔ المَشْهُود (مفع): جمعہ کا دن، قیامت کا دن۔

۳۔ شَهِدَ - شُهُودًا علی کذا: کی گواہی دینا۔ صفت: شاهد جمع شُهُود و شُهَّد ۔ شَهَادَةً بكذا: کی قسم کھانا۔ — و شَهُدَ شَهَادَةً عند الحاكم لفلان او علی فلان: حاکم کے روبرو کسی کے متعلق (یا کے حق میں یا خلاف) گواہی دینا۔ صفت: شَاهِد جمع شَهْد و شُهُود و أشْهَاد۔ أشْهَدَ فلاناً علی کذا: فلاں کو کسی پر گواہ بنانا۔ أُشْهِدَ: راہ خدا میں قتل ہونا۔ تَشَهَّدَ: شہادت (گواہی) طلب کرنا۔ — المسلمُ: مسلمان کا نماز میں التحیات پڑھنا جو دو شہادتوں پر مشتمل ہے۔ اِسْتَشْهَدَهُ: کو گواہی دینے کے لئے کہنا۔ — بہ: سے گواہی میں مدد لینا۔ اُسْتُشْهِدَ: اللہ کی راہ میں شہید ہونا۔ الشَّاهِد (فا): جو اس چیز کی اطلاع دے جو اس نے دیکھی تھی۔ فرشتہ، زبان۔ اسی سے یہ قول ہے: ماله رواءٌ ولاشاهِدٌ: نہ وہ خوش منظر ہے نہ خوش بیان۔ نحو وغیرہ کے قواعد میں عربی زبان کے ماہرین کا ثبوت میں پیش کیا جانے والا کلام۔ الشَّاهِدَة جمع شاهِدات و شواهِد: شاهد کا مؤنث۔ الشهادة (مص): یقینی اطلاع یا خبر، گواہی، قسم، اللہ کے راستے میں موت، ڈاکٹر کی مریض کو بیماری یا صحت کا سٹیفکیٹ، حکومت یا مدرسہ کی طرف سے جاری کردہ امتحان میں کامیابی کا سرٹیفکیٹ۔ — الابتدائية: جونیئر ہائی سکول سٹیفکیٹ، سیکنڈری سکول کے چار سال مکمل کرنے پر جاری کردہ سٹیفکیٹ۔ الشهيد و الشِهيد: گواہی میں امین، حاضر۔ — جمع شُهَدَاء م شهيدَة: اللہ تعالی کی راہ میں لڑتے ہوئے قتل ہونے والا۔ اسم الشهادة المَشْهَد جمع مشَاهِد: شہید کے قتل ہونے کی جگہ۔ المُشْهَد: اللہ کی راہ میں قتل ہونے والا۔

۳۔ الشُّهْد و الشَّهْد جمع شِهَاد: وہ شہد جو موم سے نچوڑ کر نکالا نہ گیا ہو۔ الشُّهْدَة و الشَّهْدَة: زیادہ صاف شہد۔ الشاهِد من الامور: فوری کام۔

(ن) شَهِدَ - شُهُودا ہ: کو دیکھنا، کا گواہ ہونا، کسی چیز کا ذاتی تجربہ کرنا۔ — ہ: کو اپنی آنکھوں سے دیکھنا، کا چشم دید گواہ ہونا۔ شَهِدَ ہ: کسی جگہ پر موجود ہونا۔ — ہ: (تقریب) میں حاضر ہونا۔ — ہ: کسی کے عوام کے سامنے ہونے پر موجود ہونا۔ — ہ: کو دیکھنا۔ — شَهَادَةً: گواہی دینا، شہادت دینا۔ — ب: کی تصدیق کرنا، توثیق کرنا۔ — ان: تصدیق کرنا کہ۔ — علی: کے خلاف گواہی دینا، کے بارے میں یا کی گواہی دینا۔ — ل: کے حق میں گواہی دینا۔ — علی: (کسی دستاویز) کی گواہی دینا۔ — بالله: اللہ کی قسم کھانا۔ — قانونیاً: بطور ناظر رجسٹری تصدیق کرنا natarize۔ شَاهَدَ ہ: کو (اپنی آنکھوں سے) دیکھنا، دیکھنا، کا معائنہ کرنا، مشاہدہ کرنا، کی تصدیق کرنا۔ أَشْهَدَ ہ علی: کے لئے کسی کو بطور گواہ طلب کرنا۔ أُشْهِدَ: شہید ہونا۔ اِسْتَشْهَدَ ہ/ب علی فی: کو کسی معاملہ میں کے خلاف یا حق میں بطور گواہ پیش ہونے کے لئے کہنا یا اس کا کسی معاملہ میں کسی کے خلاف یا حق میں بطور گواہ حوالہ دینا۔ استشهدب: کا حوالہ دینا، کا قول پیش کرنا، سے اقتباس پیش کرنا۔ اُسْتُشْهِدَ: شہید ہونا۔ شَهْد و شُهْد: شہد، شہد کا چھتہ۔ شَهْدَة: ذبل۔ شَهِيد جمع شُهَدَاء: گواہ، شہید۔ شهيدة: (عورت) شہید۔ شهادة: شہادت، گواہی، بیان، سرٹیفکیٹ، سند، تصدیق، صداقت نامہ، حلف نامہ، تحریری حلفیہ بیان، سرکاری تصدیق، تصدیق نامہ، مراسلہء تعارف، شناخت، شہادت (اسلامی عقیدہ پر مبنی کلمہء) شہادت جیسے: شهادة ان لا اله الا الله و ان محمداً عبده و رسوله۔ شهادة الاثبات: استغاثہ کے حق میں گواہی۔ شهادةُ حسن السير والسلوك: اچھے چال چلن کا سٹیفکیٹ۔ شهادة خلو الطرف عن العمل: کسی عہدے سے سبکدوش ہونے کا سرٹیفکیٹ۔ شهادة الدراسة الثانوية: سیکنڈری سکول ڈپلوما۔ شهادةُ زُور: جھوٹی گواہی۔ شهادة علی شهادة: بالواسطہ شہادت۔ شهادة العَالِمِية: اعلی تعلیم کا ڈپلوما۔ الاظہر یونیورسٹی کی اعلی ترین تعلیم کا ڈپلوما۔ شهادة عالية: ڈپلوما۔ شهادة النفي: صفائی کے حق میں گواہی۔ شهادة الولادة: پیدائش کا سرٹیفکیٹ۔ مَشْهَد جمع مَشَاهِد: جائے اجتماع، اجتماع، وہ جگہ جہاں کوئی شہید ہوا ہو۔ مذہبی یا مقدس بارگاہ مزار، روضہ، جلوس، منظر، نظارہ، دلچسپی کی جگہ یا چیز، جائے وقوع، رخ، پہلو۔ مشهد غنائي: گانے کا منظر، نغمہ سرائی۔ مشاهد الحياة: زندگی کے پہلو، رخ۔ مُشَاهَدَة: دیکھنا، معائنہ جمع مشاهدات: منظر، نظارہ؛ سایہ، بھوت، خواب، تصور، سیاسی دور اندیشی یا فراست، دوربین فراست۔ اِشهاد جمع اشهادات: تحریری تصدیق۔ اِستشهاد: حوالہ، اقتباس، قول۔ شَاهِد جمع شُهُود و شُهَّد: حاضر، موجود جمع شُهُود و أشْهَاد (علی: کا) گواہ، وثیقہ نویس، ناظر رجسٹری۔ جمع شَوَاهِد (علی: کے لئے شہادت (کا ایک حصہ) تصدیق، اقتباس (قول) جو متن کی شہادت کا کام دے، شہادت، تصدیقی بیان، قبر کا کتبہ، سنگ مزار، لوح مزار، کتبہ۔ شاهد الإثبات: استغاثہ کا گواہ۔ شاهد السمع: شنید کا گواہ۔ شاهد العين، شاهد عِيَان، شاهد عِيَاني: چشم دید گواہ۔ شاهد النفي: گواہ صفائی۔ علی رؤوس الأشهاد: بر سر عام، کھلم کھلا، علی الاعلان۔ شاهِدَة جمع شواهد: قبر کا کتبہ، سنگ مزار، لوح مزار، کتبہ، انگشت شہادت، اصلی نقل، چٹھی کی نقل، نقل مطابق اصل، نقل۔ مثنی۔ الشاهِدَة: زمین (the Earth)۔ مَشْهُود: گواہوں اور ناظرین کے سامنے واقع ہونیوالا، بہت سے ناظرین کے سامنے ہونے والا، حاضرین کی اچھی خاصی تعداد کی موجودگی والا؛ یادگار (دن، واقعہ)۔ بالجرم المشهود: رنگے ہاتھوں، جرم کا ارتکاب کرتے ہوئے۔ اليوم المشهود: یوم البعث، جشن کا دن، خوشی کا دن، تہوار کی عام چھٹی کا دن۔ مُشَاهِد جمع مُشَاهِدون: ناظر، تماشائی، دیکھنے والا، مشاہدہ کرنے والا۔ مُشَاهَد: مرئی، جو دیکھا جا سکے، محسوس، قابل ادراک۔ جمع مُشَاهَدَات: مرئی اشیاء، مناظر۔

شهر: ۱۔ شَهَرَ - شَهْرًا ہ بكذا: کو کسی بات سے مشہور کرنا۔ — السيفَ: تلوار سونت کر بلند ہونا۔ شَهَّره بكذا: کو سے مشہور کرنا۔ — فلاناً: کو رسوا کرنا، بدنام کرنا۔ — السيفَ: تلوار سونت کر بلند کرنا۔ أشْهَرَ الامرَ: کسی امر کو ظاہر کرنا اور مشہور کرنا۔ إشْتَهَرَ الامرُ: کسی امر کا مشہور ہونا۔ — الأمرَ: کسی امر کو مشہور کرنا۔ إشْتَهَر بالفضل: کسی کا فضیلت میں شہرت حاصل کرنا۔ الشَّهْر (مص) جمع أشْهُر و شُهُور: دانا، ہلال چاند۔ الشُّهْرَة: برائی میں شہرت، شہرت، رسوائی۔ الشهير م شَهِيرَة: مشہور، نامور۔ المشهور م مشْهُورَة: مشہور، نامور۔

۲۔ شَاهَرَ شِهاراً و مُشَاهَرَةً: کو ایک مہینہ کے لئے نوکر رکھنا۔ أشْهَرَ: پر ایک مہینہ گزرنا۔ کہتے ہیں: أشْهَرنا فی هذا المكان: ہم نے اس جگہ ایک مہینہ قیام کیا۔ — المرأةُ: عورت کا جننے کے مہینہ میں داخل ہونا۔ الشَّهْر جمع أشْهُر و شُهُورٌ: مہینہ۔ الشُّهُورُ الشمسية: شمسی مہینے: کانون الثانی (۳۱ دن): جنوری۔ شباط: (۲۸ یا ۲۹ دن) فروری۔ اذار: (۳۱ دن) مارچ، نیسان: (۳۰ دن) اپریل۔ أيّار: (۳۱ دن)

# ص

ص: تلفظ صاد، حروف تہجی کا چودھواں حرف۔ حروف ابجد میں اس کا نمبر شمار ۹۰ ہے۔

صئب: ۱۔ صَئِبَ - صَأَباً من الشرابِ: شراب یا مشروب سے سیر ہونا، بھرنا۔ المِصْأَب: شراب یا مشروب سے بھرا ہوا یا سیر شدہ۔

۲۔ صَئِبَ - صَأَباً و اَصْأَبَ الرَّأسُ: سر کا لیکھوں سے پر ہونا۔ الصُؤَابة جمع صُئَاب و صِئبان: لیکھ؛ جوں کا انڈا۔ الصِئبان: چھوٹے چھوٹے اولے۔

○ ص: صفحہ کا مخفف ص ب: صندوق البرید کا مخفف: ڈاک کا ڈبہ، پوسٹ بکس۔

صأص: صَأصَأَ الجروُ: پلے کا آنکھیں کھولنے کے قریب ہونا۔ الرجلُ: بزدل ہونا۔ و تَصَأصَأَ منه: سے ڈرنا کا مطیع ہونا۔ الصِئصَاء: ردی کھجوریں۔ صِئصِئَةُ الدیکِ: مرغ (کی ٹانگ) کا پنجہ، چنگل۔

صئک: ۱۔ صَئِکَ - صَأکاً: بدبودار پسینہ آنا۔

۲۔ صَئِکَ - صَأکًا الدمُ: خون کا جمنا۔ بہ: سے چمٹنا۔ صَاءَکَ مُصَاءَکَةً: کے ساتھ سختی سے پیش آنا، کو تنگی ڈالنا۔ الصَئِکُ من الرجال: مضبوط آدمی۔

صؤل: صَئُولَ یَصئُولُ صآلَةً البعیر: اونٹ کا لوگوں پر حملہ آور ہونے اور انکو مار ڈالنے لگنا۔ صفت صَؤُول۔ صَأَلَ یَصْئِلُ صَئِیلاً الفرسُ: گھوڑے کا ہنہنانا۔

صأم: صَأَمَ - صَأمًا الجیشَ علی القومِ: فوج کو لوگوں تک پہنچنے کا راستہ دکھانا۔ صَئِمَ - صَأمًا: بہت پانی پینا۔ الصَائِمُ: پیاسا۔

صأی: صَأَی یَصْئِی و یَصأَی صُئِیًّا و صَئِیًّا و صِئِیًّا و تَصَاءَی الفرخ: چوزہ کا چوں چوں کرنا، بچھو کا آواز نکالنا، اسی سے مثل مشہور ہے: یلدغ و یَصْئِی: (بچھو ڈستا بھی ہے اور آواز بھی نکالتا ہے) مراد ظلم بھی کرتا ہے اور شکایت بھی کرتا ہے۔ کہا جاتا ہے۔ جاءَ بما صَأَی و صمت: یعنی وہ ناطق اور صامت دونوں قسم کا مال لایا غالباً ناطق مال سے مراد جانور اور صامت مال سے عام اشیاء صرف ہے۔ اَصْأَی الفرخَ: چوزے سے چوں چوں کرانا۔

صبّ: ۱۔ صَبَّ - صَبًّا الماءَ: پانی گرانا، بہانا۔ - فی الوادی: وادی میں اترنا۔ الدرعَ: زرہ پہننا۔ صَبَبْتُ الدرعَ علی فلان: میں نے فلاں کو زرہ پہنائی کہتے ہیں۔ صبَّ علیه البلاءَ من صبب: اس نے اس پر اوپر سے مصیبت ڈالی۔ صبَّ اللّٰہُ علیه صاعقةً: اللہ اس پر بجلی گرائے۔ صبَّ رجلَه فی القید: اس نے اس کے پاؤں میں بیڑی پہنائی۔ -- صبَّاً الماءُ: پانی کا گرنا، پانی کا بٹنا۔ اَصَبَّ اِصْبَاباً القومُ: قوم کا نیچے اترنا۔ تصبَّبَ الماءُ ونحوه: پانی وغیرہ کا بہنا۔ تَصَابَّ الماءَ: بقیہ پانی پینا۔ -- العیشَ: باقی ماندہ زندگی گزارنا۔ انْصَبَّ الماءُ: پانی گرنا۔ علیه: پر اترنا کہتے ہیں: انصبت قدماه فی الوادی: اس کے پاؤں وادی میں ٹھہر گئے۔ اصْطَبَّ الماءُ: پانی گرنا۔ -- الماءَ: باقی ماندہ پانی پینا۔ العیشَ: باقی ماندہ زندگی گزارنا۔ ماءٌ صبٌّ: بہا ہوا پانی۔ الصُبّ: گرایا ہوا کھانا وغیرہ۔ الصُبَّة: گرایا ہوا کھانا وغیرہ، برتن میں بچا ہوا پانی یا دودھ (ط) شوربا۔ الصَبَبُ جمع أصْبَاب: دریا یا راستہ کا ڈھلان۔ نشیبی زمین یا راستہ الصُبَابَة جمع صُبابات: برتن میں بچا ہوا پانی وغیرہ۔ کہتے ہیں۔ لم ادرک من العیشِ الا صُبَابَةً: یعنی مجھے بچی کھچی زندگی ملی ہے۔ الصَبِیب: پسینہ، خون، قلم کا نچوڑ، اوپر سے گرائی ہوئی چیز، عام لوگ کہتے دمٌ صبیب: ملاوٹ سے خالی خون۔ المَصَبّ جمع مَصَابّ: گرنے کی جگہ، دریا کا دہانہ۔ المِصَبّ: حروف وغیرہ ڈھالنے کا آلہ۔ المَصْبُوب علی الشیءِ: (مفع) پر برانگیختہ کیا ہوا۔

۲۔ صَبَّ - صَبَابَةً الیه: پر عاشق ہونا، فریفتہ ہونا۔ الصَبّ: (مص) عاشق، سخت فریفتہ کہتے ہیں۔ رجلٌ صبٌّ جمع صَبُّون م صبَّة جمع صبّات: عاشق (مرد) عاشق (عورت) الصبابة: سوزش، عشق، سخت محبت۔

۳۔ صُبَّ الشیءُ: چیز کا مٹایا جانا، نیست و نابود اور برباد کیا جانا۔

۴۔ الصُبَّة: جماعت، گروہ، ٹولہ، گھوڑوں، اونٹوں اور بکریوں کا ایک گلہ، تھوڑا مال۔ الصَبیب: (ن) ایک پھولدار پودا، پھولوں سے رنگ بنایا جاتا ہے، اولہ، عمدہ شہد، سرخ رنگ، تلوار کی دھار کہتے ہیں۔ و ضعت صبیب السیف فی بطنه: میں نے اپنی تلوار کی دھار اس کے پیٹ کے کنارے میں رکھ دی۔

۵۔ صَبْصَبَ هُ و تَصَبْصَبَ: اس نے اسے پراگندہ کیا تو وہ پراگندہ ہوگیا۔ تصبصبَ اللیلُ: رات کا زیادہ حصہ گزر جانا۔

۶۔ تَصَبْصَبَ الحرُّ: گرمی کا تیز ہو جانا۔ علینا فلانٌ: (ہم پر) بہت جری ہونا۔ الصبصاب و الصَبْصَب و الصُبَاصِب: سخت، مضبوط۔

○ صَالَة جمع صالات: ہال، بڑا کمرہ۔ صالُون: سیلون، بیٹھک، دیوان خانہ، کمرہ استقبال۔ عربة صالون: پارلر کار، کلب کار۔

○ صبا - صَبًّا هُ فی: کو میں انڈیلنا، گرانا، ڈالنا، خالی کرنا۔ بھرنا۔ علیه بلاءً: کو مصیبت میں ڈالنا۔ صب الغارة: دھاوا بولنا، حملہ کرنا -- صَباً: (میں)

انڈیلا جانا، گرنا، بہنا۔ —علی: پر پڑنا، واقع ہونا، پر اتفاقاً پہنچ جانا، ٹوٹ پڑنا، چڑھ دوڑنا، اچانک حملہ آور ہونا۔ صَبابَةٌ إلی: سے سرگرم محبت کرنا۔ تَصَبَّبَ: گرنا، بہنا۔ ہ: میں رنگا ہوا ہونا، میں بکثرت ہونا، میں نہانا۔ —: حل ہونا، پگھلنا۔ تَصَبَّبَ عَرَقًا: پسینہ میں شرابور ہونا، پسینہ آجانا۔ اِنْصَبَّ: انڈیلا جانا، گرایا جانا، بہنا، زور سے نکلنا۔ — علی / الی: کا پکا ارادہ کئے ہوئے ہونا، میں منہمک ہونا، پر تلا ہوا ہونا، کو تندہی سے کرنا، کچھ بننے یا کرنے کی کوشش کرنا، کی طرف رخ ہونا، کا نشانہ یا ہدف ہونا۔ صَبٌّ جمع أَصْبَابٌ: ڈھلان، پہاڑی علاقہ۔ صَبِیبٌ: گرایا ہوا، بہایا ہو، خون، پسینہ۔ صَبَابَةٌ: عشق، سرگرم محبت، پرولولہ خواہش آرزو۔ صُبَابَةٌ: بقیہ، باقی ماندہ، بچا کھچا۔ مَصَبٌّ جمع مَصَبَّاتٌ و مَصَابٌّ: نکلنے کا راستہ، بچنے کا ذریعہ، نجات، چھٹکارا، دریا کا دہانہ، نالی، نالی کا پائپ، قیف، دودکش۔ مصبوبات: ڈھلی ہوئی دھاتوں کی چیزیں، فونڈری کا تیار کردہ مال۔

صبأ: ۱۔ صَبَأَ - وَصَبُؤَ - صُبْأً و صُبُوءًا: مذہب تبدیل کرنا، ایک مذہب سے نکل کر دوسرے میں چلا جانا۔ صابی ہونا۔ صفت۔ صَابِئٌ جمع صَابِئُونَ و صابئة۔

۲۔ صَبَأَ - وَصَبُؤَ - صُبْأً و صُبُوءًا علیهم: پر حملہ کرنا۔ العدوُّ علیهم: دشمن کو تک پہنچنے کا راستہ دکھانا۔ النابُ او النباتُ: دانت یا نبات کا نکلنا، پھوٹنا۔ أَصْبَأَ اصباءً القومَ: پر حملہ کرنا۔ — النابُ او النباتُ: دانت یا نبات کا نکلنا، پھوٹنا۔

۳۔ الصَّبَأُوتُ والصَّبَاؤُوتُ جمع صِبَى: شان و شوکت، حسن و بزرگی (عبرانی میں) ربُّ الصَّبَأُوتِ: شان والا۔ الصابئُونَ و الصابئةُ: (صابی کی جمع) ستاروں کی پرستش کرنے والی ایک قوم بعض کے نزدیک وہ قوم جو خود کو دین نوح علیہ السلام کا پیرو جانتی ہے۔ اور کہا گیا ہے: ان کے علاوہ ہیں۔

صبح: ۱۔ صَبَحَ - صَبْحًا القومَ: قوم کے پاس صبح کے وقت آنا۔ صَبَّحَ ہٗ: کے پاس صبح کے وقت آنا، کو صبح کی شراب پلانا۔ — الرجلَ: کو صبح کے وقت سلام کرنا کہتے ہیں۔ صَبَّحَكَ اللّٰهُ بالخیر: اللہ تمہاری صبح بخیر کرے۔ — القومَ الماءَ: قوم کو چلا کر صبح کے وقت پانی پر لانا۔ أَصْبَحَ: صبح میں داخل ہونا، نصف رات کو جاگنا۔ أَصْبِحْ یا رَجُلُ کا معنی ہے: اے شخص! غفلت سے بیدار ہو جا۔ تَصَبَّحَ: صبح کا ناشتہ کرنا۔ صبح کو سونا۔ —: سے صبح کو ملنا۔ اِصْطَبَحَ الرجلُ: صبح کی شراب پینا۔ الصُّبْحُ جمع أَصْبَاحٌ: دن کا پہلا حصہ۔ الصُّبْحَةُ: ناشتہ۔ والصَّبْحَةُ: صبح کی نیند۔ الصَّبَاحُ: دن کا پہلا حصہ، شام کا مقابل، آپ کہتے ہیں۔ آتیه صباحَ مساءَ: میں اس کے پاس صبح شام آتا ہوں۔ أتیتُهُ ذاصباحٍ: میں اس کے پاس صبح کے وقت آیا۔ عِمْ صباحًا: تمہاری صبح خوشگوار ہو، یا تمہاری صبح عیش و آرام والی ہو، جب عرب کسی انسان وغیرہ سے براشگون لیتے تو کہا کرتے تھے۔ صَبَاحُ اللّٰهِ لا صباحُكَ۔ یومُ الصَّبَاحِ: لوٹ مار کا دن۔ الصَّبَاحِیَّةُ: سال نو کے دن بچوں کو دیا جانے والا اتحفہ۔ جسے السَّتْرِیَّةُ: کہا جاتا ہے۔ عوام کے نزدیک شادی کی رات کے بعد صبح کو دلہن کو دیا جانا والا اتحفہ۔ الصَّبْحَانُ م صَبْحَى جمع صَبَاحَى: صبح کی شراب پینے والا۔ رجلٌ صَبْحَانُ: جو صبح کی شراب پینے میں جلدی کرے۔ الصَّبُوحُ: صبح کے وقت کھائی یا پی جانے والی کوئی بھی چیز، صبح کے وقت دوہا ہوا دودھ کہتے ہیں۔ أتیتُهُ ذا صَبُوحٍ: میں اس کے پاس صبح کے وقت آیا۔ الصَّبِیحَةُ والأَصْبُوحَةُ: صبح۔ المُصْبَحُ: صبح کا وقت، صبح کرنا، صبح کرنے کی جگہ۔ المِصْبَحُ: بڑا پیالہ۔ المِصْبَاحُ جمع مَصَابِیحُ: بڑا پیالہ (صبح کی شراب پینے کا)

۲۔ صَبُحَ - صَبَحًا و صُبْحَةً: روشن و چمکدار ہونا۔ — الحدیدُ: لوہے کا چمکدار ہونا۔ صَبُحَ - صَبَاحَةً الوجهُ: چہرے کا چمکدار اور روشن ہونا۔ — الغلامُ: لڑکے کا خوبصورت ہونا۔ صفت صُبَاحٌ و صَبِیحٌ۔ تَصَابَحَ: بتکلف خوبصورت بننا کہتے ہیں۔ فلانٌ یتصابح و یتحاسن: فلاں شخص بتکلف صاحب حسن و جمال بنتا ہے۔ غلامٌ صُبَاحٌ م صُبَاحَةٌ جمع صِبَاحٌ: خوبصورت (لڑکا لڑکی)۔ الصَّبِیحُ جمع صِبَاحٌ م صَبِیحة جمع صِبَاحٌ: خوبصورت، روشن چہرے والا۔ الصَّبْحَانُ م صَبْحَى جمع صُبَاحَى: خوبصورت چہرے والا۔ الصُّبَاحِیَةُ: چوڑے نیزے۔ الصَّبَاحِیَةُ: حسن و جمال، خوبصورتی۔ المِصْبَاحُ جمع مَصَابِیحُ: چوڑا نیزہ۔

۳۔ صَبِحَ - صَبَحًا و صُبْحَةً الشَّعَرُ: بالوں کا چمکدار ہونا۔ اِصْبَاحَّ اصْبِیحَاحًا الشَّعَرُ: بالوں کا چمکدار ہونا۔ الصُّبْحَةُ: سرخی مائل سیاہ رنگ۔ الصُّبَاحِیُّ: بہت سرخ رنگ خون۔ الأَصْبَحُ م صَبْحَاءُ جمع صُبْحٌ: شیر، پیدائشی طور پر سرخی مائل سفیدی والے بال، سرخی مائل سیاہ رنگ کا۔ الثور الاصبح: دونوں آنکھوں کے درمیان سرخی مائل سیاہ رنگ والا بیل۔

۴۔ صَبَحَ - صَبْحًا عن الحق: حق ظاہر کرنا۔ أَصْبَحَ الحقُّ: حق ظاہر ہونا۔

۵۔ أَصْبَحَ المصباحَ: چراغ جلانا۔ اِصْطَبَحَ: چراغ روشن کرنا کہتے ہیں۔ الشمع ما یُصْطَبَحُ به: موم بتی روشن کرنے کے لئے استعمال کی جاتی ہے۔ اِسْتَصْبَحَ الرجلُ: چراغ جلانا، روشن کرنا۔ الصُّبَاحُ م صُبَاحَةٌ جمع صِبَاحٌ: قندیل کا شعلہ۔ المِصْبَحُ: چراغ۔ المِصْبَاحُ جمع مصابیح: چراغ۔ مَصَابِیحُ النجوم: روشن ستارے جیسے سورج چاند وغیرہ۔

۶۔ أصبح زید عالماً: زید عالم ہو گیا۔

ب صَبَحَ - صَبْحًا ہٗ: کو صبح کا مشروب پیش کرنا۔ صَبُحَ - صُبَاحَةً: خوبصورت ہونا، حسین ہونا، خوش شکل ہونا، خوش انداز ہونا، دلکش ہونا۔ -- (چہرے کا) چمکنا، شگفتہ ہونا، چمکدار ہونا، روشن ہونا۔ صَبَّحَ ہٗ: کو صبح کا مشروب پیش کرنا، کے پاس صبح کو آنا۔ — ہ/علی: کے لئے اچھی صبح کی خواہش کرنا۔ یُصَابِحُهُ و یُمَاسِیهِ: وہ صبح شام اس پر توجہ کرتا ہے۔ وہ اس میں ہمیشہ مشغول رہتا ہے۔ أَصْبَحَ: صبح میں داخل ہونا، صبح کرنا، بیدار ہونا، بیدار رہنا، اپنے حواس میں ہونا، واضح ہونا یا ہو جانا۔ صبح کو ہونا یا واقع ہونا۔ أصبح في: ایک صورت حال میں پہنچ جانا، ایک حالت کو پہنچنا، کسی جگہ پہنچنا جہاں، —: ہونا، بڑھنا۔ اصبح الصباحُ: صبح ہو گئی۔ أصبح علی الخیر: اچھی صبح والا ہونا، دن خوش خوش شروع کرنا۔ تُصْبِحُ علی خیر: رات کے وقت الوداعی کلمات، خدا کرے تم کل صبح بخیر ہو۔ یفعله اذا أصبح ویفعله اذا أمسى: وہ یہ صبح شام کرتا ہے، وہ ہمیشہ یا لگاتار یہ کرتا رہتا ہے۔ أَصْبَحَ الحقُّ: حق واضح ہو گیا۔ لَمْ یُصْبِحْ یفعل: اس نے یہ اس کے بعد نہیں کیا۔ لم یصبح له وجود: وہ اس کے بعد نہ رہا۔ اصطبح: صبح کا مشروب پینا۔ -- ہ: کو (جیسے لیمپ کو) روشن کرنا، کو جلانا۔ — ب: کو روشن کرنے کے لئے استعمال کرنا۔ اِسْتَصْبَحَ: دن شروع کرنا۔ صُبْحٌ جمع أصباح: سویرا، تڑکا، فجر، طلوع صبح، طلوع سحر، صبح۔ صُبْحَةٌ: صبح سویرے، ناشتہ۔ صَبَاحٌ: صبح۔ صباحًا: صبح کو۔ صباحَ مَسَاءَ: صبح کو شام کو، صبح شام۔ صباحَ الیوم: آج صبح۔ صباحك بالخیر صباح بالخیر عِم صباحا: صبح بخیر۔ صَبَاحِیٌّ: (صبح کا) صُبَاحٌ و صَبْحَانُ م صَبْحَى: خوبصورت، حسین، دلکش۔ صَبِیحٌ جمع صِبَاحٌ: خوبصورت، حسین دلکش، پیاری شکل کا۔ صَبَاحَةٌ: خوبصورتی حسن، جمال۔ صَبِیحَةٌ: صبح۔ صَبُوحٌ: صبح کا مشروب، صبح

سویرے کی طرح خوبصورت، چمکدار، روشن۔
مِصْبَاح جمع مَصَابِيح: لیمپ، روشن (مشہور شخصیت) (کار وغیرہ کی) سامنے کی بتی۔ مِصْبَاحُ الاضاءة: تاباں روشنی، روشنی کا بلب۔ مصباح کشاف: سرچ لائٹ۔ مصباحٌ كَهْرَبَائِي: بجلی کی روشنی، روشنی کا بلب۔ مصباح کهربائي يَدَوِي: برقی فلیش لائٹ، بیٹری، ٹارچ، برقی مشعل۔ اصباح: صبح۔ اِسْتِصْبَاح: روشن کرنا۔ غاز الاستصباح: روشنی کرنے والا گیس۔ مُصْبَح: صبح۔

صبر: ۱۔ صَبَرَ - صَبْراً على الامر: کو بہادری سے برداشت کرنا صفت صَابِر و صَبِير و صَبُور۔ صَبَّرَهُ: کو صبر کرنے کے لئے کہنا، صبر دلانا۔ صَابَرَ صِبَاراً و مُصَابَرَةً هُ: پر صبر میں غالب آنا۔ أَصْبَرَهُ: کو صبر کرنے کے لئے کہنا۔ تَصَبَّرَ: بناوٹی صبر کرنا۔ — عليه: پر صبر کرنا۔ اِصْطَبَرَ و اِصَّبَرَ عليه: پر صبر کرنا۔ اِصْبَارَّ اِصْبِيرَاراً عليه: پر صبر کرنا۔ الصَّبْرُ: (مص) مصیبت کی شکوا شکایت کے بغیر برداشت، صبر اور حوصلہ۔ الصَّبْرَة: اسم مرة۔ الصَّبَّار: بہت صبر کرنے والا۔ الصَّبَّارَة: (اع) فوجی سپاہی جو کسی شہر یا کیمپ کے گرد گھات لگانے کی جگہوں میں ٹھہرے رہتے ہیں اور جب دشمن کو آتا ہوا دیکھتے ہیں تو فوراً اسکی اطلاع دے دیتے ہیں۔ اس کا اسم الصَّبَر ہے۔ الصَّبُور جمع صُبُر: بردبار۔ اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ میں سے ایک اسم۔ بہت صابر۔ الصبير جمع صُبَرَاء: صبر کرنے والا۔

۲۔ صَبَرَ - صَبْراً عن الشيء: سے رکنا۔ — الدابّة: جانور کو بلا چارہ کے باندھے رکھنا۔ — هُ: کو مجبور کرنا، لازم ٹھہرانا۔ ہ عن الامر: کو سے روکنا۔ صَبَرْتُ نفسي عن كذا: میں نے کسی بات سے اپنے آپ کو روکے رکھا۔ صبرتُ على ما أكره وصبرت عما أحب: میں نے اپنے آپ کو اس چیز سے باز رکھا جو میں پسند نہیں کرتا اور جو چیز مجھے پسند ہے اس سے رکا رہا۔ صَبْرُ المَيِّتِ: مردہ کے پیٹ میں ایلوا رکھنا تاکہ وہ سڑ نہ جائے۔ أَصْبَرَ: شیشی کو ڈاٹ لگانا۔ — القاضي فلاناً: قاضی کا مخالف سے بدلہ دلانا۔ اِصْطَبَرَ واَصْبَرَ منه: سے بدلہ لینا۔ الصَّبْرُ: (مص) کہتے ہیں۔ قُتِلَ صبراً: یعنی اسے قتل ہونے تک محبوس رکھا گیا۔ حلف صبراً: اسے حلف اٹھانے تک محبوس کیا گیا۔ يمين الصَّبْرِ: قید کر کے لی گئی قسم۔ شهرُ الصَّبْرِ: رمضان کا مہینہ۔ الصَّبْر جمع اَصْبَار: برف۔ الصِّبار: کارک، ڈاٹ۔ الصَّابُورَة: کشتی جہاز وغیرہ میں رکھا ہوا بوجھ جس کی وجہ سے ایک طرف نہ جھکے۔ الصَّبُورَةُ من الرجال: قتل کئے جانے کے لئے قید کیا گیا شخص۔ المَصْبُور: قتل کے لئے قید کیا ہوا شخص۔ المَصْبُورَة: مصبور کا مونث، قسم۔

۳۔ صَبَرَ - صُبْراً و صَبَارَةً به: کا ضامن بننا۔ — هُ: کو ضامن دینا کہتے ہیں۔ اِصْبُرْنِي: مجھے ضامن دو۔ الصَّبَارَة: ضمانت۔ الصَّبِير جمع صُبَرَاء: ضامن، قوم کا مکھیا اور چودھری۔

۴۔ صَبَّرَ الكأسَ: پیالہ کو کناروں تک بھرنا۔ اِسْتَصْبَرَ الشيءُ: کثیف ہونا، کا ڈھیر لگنا۔ الصُّبْر جمع أَصْبَار: چیز کا کنارہ طرف۔ سفید بادل کہتے ہیں۔ اخذ الشيء بأَصْبَارِه: اس نے چیز پوری پوری لے لی۔ ملأ الكأسَ الى أصبارها: اس نے پیالہ کناروں تک بھر دیا۔ الصُّبُر جمع أَصْبَار: بمعنی الصِّبْر۔ — والصُّبُر: کنکریلی زمین جو سخت نہ ہو۔ الصُّبْرة جمع صِبَار: غلہ کا انبار (أخذهُ صُبْرَةً: اس نے اس کو بے ماپے تولے سب کا سب لے لیا) سخت پتھروں کا ڈھیر۔ الصَّبارة و الصُّبارة: چکنے پتھر۔ الصَّبَّارة: بنجر سخت زمین۔ الصبير جمع صُبَرَاء: پہاڑ۔ والصَّبِيرة: چوڑی روٹی۔ الصَّابُورِيَّة: (ب) مٹی وغیرہ ڈھونے کے لئے اوپر سے چوڑی نیچے سے تنگ ٹوکری۔ المَصْبُور مصبورة: قتل کے لئے قید کیا ہوا، ڈھیر لگایا ہوا۔

۵۔ أَصْبَرَ اللبنُ: دودھ کی کھٹاس کا تیز ہو کر کڑواہٹ تک پہنچنا۔ — الشيءُ: ایلوے کی طرح کڑوا ہونا۔ الصَّبِر جمع صُبُور واحد صَبِرَة جیسے المَقِر اور المَقْر: بھی کہتے ہیں۔ ایلوا، ابو صابر: نمک۔ الصُّبَّار والصُّبَّار: املی۔ الصِّبار: ترش درخت کا پھل۔

۶۔ أَصْبَرَ الرجُلُ: مصیبت میں پڑنا۔ اِسْتَصْبَرَ الشيءُ: سخت ہونا۔ الصَّبْرَة: سردی کی شدت۔ صَبْرَةُ الشتاء: سردی کا درمیانی زمانہ۔ موسم سرما کا وسط۔ الصَّبارة الصَّبَّارَة: سردی کی شدت۔ اُمُّ صَبَّار و ام صَبُّور: مصیبت۔

۷۔ الصَّبَّار: (ن) ایک پودا۔ — والصُّبَيْر: (ن) ایک پودا۔

۞ صَبَرَ - صَبْراً هُ: کو باندھنا، بیڑی پہنانا، کو بیڑیاں ڈالنا، روکنا، پر پابندی لگانا۔ -- صابر ہونا، برداشت کرنا، ثابت قدم رہنا۔ -- على: کو خاموشی سے، صبر سے، مضبوطی سے برداشت کرنا، کو بھگتنا، جھیلنا، سہنا۔ صبر عن: سے باز رہنا، احتراز کرنا، اجتناب کرنا، علیحدہ ہونا، جدا ہو جانا، دستبردار ہونا، کو چھوڑ دینا۔ — ل: کا ڈٹ کر مقابلہ کرنا، کے مقابلہ میں جما رہنا۔ صَبَّرَهُ: کو صبر کرنے کے لئے کہنا، کو فہمائش کرنا، نصیحت کرنا کہ وہ صبر کرے۔ -- ہ: (دل کو) تسلی دینا، تشفی دینا، دلاسا دینا، کی دل جوئی کرنا۔ -- ہ: کو پائیدار بنانا، دیرپا بنانا، کا تحفظ کرنا، بچائے رکھنا، محفوظ رکھنا، کو ڈبوں میں بند کرنا۔ — بطنهُ: ہلکا کھانا کھانا۔ صابَرَهُ سے صبر و استقامت میں مقابلہ کرنا، مضبوطی سے برداشت کرنا۔ تَصَبَّرَ: صبر کرنا، برداشت کرنا، سہنا، ثابت قدم رہنا۔ اصطبر بمعنی تَصَبَّرَ۔ قتله صبرا: کو حراست کے دوران قتل کرنا۔ لاصبرَ لي: میں اسے برداشت نہیں کر سکتا، یہ نا قابل برداشت ہے۔ قلة الصبر: بےصبری، بےتابی۔ قليل الصبر و قلَّ صبرُهُ: بےصبر صبر کا دامن ہاتھ سے چھوڑنے والا۔ لم يَبْقَ في قوسِ صبري مِنْزَع: میرے صبر کا پیمانہ لبریز ہو چکا ہے۔ صَبْر: بیڑیاں ڈالنا، صبر و تحمل، اطمینان، سکون، دلجمعی، استقلال، ثابت قدمی، مضبوطی، ضبط نفس، جذبات پر قابو، ٹھنڈا مزاج، استقلال، ثابت قدمی، صبر، برداشت حوصلہ۔ صَبِر و صَبْر ايلواء (aloe) صُبْرَة: ڈھیر۔ صُبْرَةً: بحیثیت مجموعی، سارا ایک ہی بار۔ صَبَّار: بہت صابر، برداشت کرنے والا، ثابت قدم۔ صُبَّار و صُبَّار: املی۔ صُبَيِّر: املی۔ صَبُور جمع صُبُر: (بہت) صابر، برداشت کرنے والا، ثابت قدم۔ صَبَارَة و صَبَارَّة: سخت سردی۔ تصبيرة: قبل از دوپہر ہلکا کھانا، معمولی کھانا۔ مُصَابَرَة و اصطبار برداشت، صبر، استقلال، ثابت قدمی، صابر۔ مُصَبَّرات: مربہ جات، ڈبوں میں بند کھانے پینے کی اشیاء۔ صَبَّرَ ہ: (بحری جہاز وغیرہ) میں توازن قائم رکھنے کے لئے بھرائی کرنا۔ صابُورة: جہاز کی بھرائی، بوجھ (توازن قائم رکھنے کے لئے)

صبع: ۱۔ صَبَعَ - صَبْعًا به و عليه: کی طرف انگلی سے اشارہ کر کے بتانا۔ — فلانًا عليه: کو اشارہ سے کے متعلق بتانا، پتہ دینا۔ — صَبْعًا و مَصْبَعَةً هُ: کی انگلی پر مارنا۔ — الشيءَ: میں اپنی انگلی ڈالنا۔ — بين القوم: غیر کو قوم کا پتہ دینا۔ — في الطعام: کھانے میں انگلی ڈالنا۔ الأُصْبُع والإِصْبُع والأَصْبُع والأُصْبَع والإصْبَع والأَصْبَع والأُصْبِع والإِصْبِع والأَصْبِع جمع أَصابِع: (ع ا) انگلی۔ مونث ہے، کبھی مذکر بھی استعمال ہوتا ہے۔ على ماشيته اصبع: چرواہے کے مویشی پر خوبصورتی کا اثر ہے کہ انگلیوں سے اس کی طرف اشارہ کیا جاسکتا

ہے۔ اصابع الید: ہاتھ کی انگلیاں (ابہام، سبّابة،
وسطی، بنصر خنصر) الاُصبُوع جمع اَصابیع:
انگلی۔ المُصبَّع: سیخ (گوشت بھوننے کی)

۲۔ صَبَعَ - صَبْعًا و مَصْبَعَةً ہُ: کو (متکبر) بنانا۔ من
ولاہ السلطان صبعہ الشیطان: بادشاہ جس کو حاکم
بناتا ہے شیطان اسے متکبر بنا دیتا ہے۔ (شیطان اس
میں تکبر کی روح پھونک دیتا ہے) المَصْبَعَة: تکبر۔
المَصْبُوع: متکبر۔

۔ صَبَعَ ھا: (مرغی میں انگلی چھوتا تا کہ معلوم کیا جائے
کہ کیا وہ انڈا دینے والی ہے) اِصْبَع جمع اَصابع و
اصبع القدم: انگلی (ہاتھ یا پاؤں کی) سادہ پیمائش:
3.125 سینٹی میٹر۔ اصابع من البطاطس: (تلے
ہوئے آلو (فرانسیسی) بَصْمَةُ الاصابع: انگلیوں کا
نشان۔ طابع الاصابع: انگلیوں کا نشان۔ لہ اِصْبَعٌ
فی ھذا الامر: اس معاملہ میں اس کا ہاتھ ہے۔
صُبَاع: انگلی۔ صباع و صُباع القدم: پاؤں کی
انگلی۔ اُصْبُوع جمع اصابیع: انگلی (ہاتھ یا پاؤں کی)
مُصَبَّع: گرل (grill)

صبغ: ۱۔ صَبَغَ - صَبْغًا و صِبَغًا الثوب: کپڑے کو رنگنا
کہتے ہیں۔ صبغونی فی عینك: انہوں نے آپ
سے میرے متعلق بری بات کر کے مجھے آپ کی نظر میں
وہ شخص بنا دیا جو میں نہیں ہوں۔ ـــ صُبُوغًا ضرع
الناقة: اونٹنی کے تھن کا بھرنا اور خوش رنگ ہونا۔ صَبَّغَ:
صبغ کا مبالغہ۔ ـــ و أصْبَغَ النخلُ: کھجور کا پکنے لگنا۔
اصطَبَغَ بکذا: سے رنگین ہونا۔ الصِبَغ و الصِبْغ
جمع اَصْباغ و الصِباغ جمع أَصْبِغَة و الصِبْغَة:
رنگ۔ الصُبْغَة: کچی پکی کھجور۔ الصِباغَة: رنگریزی۔
الصَبَّاغ: رنگریز، رنگنے والا، جھوٹا۔ الأَصْبَغ من
الطیر و الشاء م صَبْغَاء جمع صُبْغ: سفید دم کا پرندہ یا
بکری۔ من الخیل: وہ گھوڑا جس کی پیشانی یا کان
کے اطراف سفید ہوں۔ الصَبِیغ: رنگا ہوا۔ کہتے
ہیں۔ ثوبٌ صَبِیغٌ و ثیابٌ صَبْغٌ: رنگا ہوا کپڑا،
رنگے ہوئے کپڑے۔ المَصْبَغَة: رنگائی کا کارخانہ۔
جگہ جہاں رنگائی کا کام کیا جاتا ہو۔

۲۔ صَبَغَ - صُبْغًا و صِبَغًا یدہ فی الماء: پانی میں
ہاتھ ڈبونا۔ یدہ بالعمل: کام میں مشغول ہونا۔ فلانًا
فی النعیم: کو نعمتوں میں غرق کرنا۔ ہُ بالماء: کو پانی
سے بپتسمہ دینا۔ اصطبغ: بپتسمہ لینا۔ اُصْبِغَ علیہ
النعمةَ: کو کامل نعمت سے نوازنا۔ تَصَبَّغَ فی دینہ:
کسی پر دین کا رنگ اچھی طرح چڑھنا اور مذہب میں
پختہ ہونا۔ اِصْطَبَغَ بالصِبغ ای الادام: سالن سے روٹی
کھانا، کہتے ہیں۔ اصْطَبَغَ بالخلّ او فی الخلّ:
اس نے سرکہ کو سالن بنا لیا۔ الصِبْغ: سالن، جیسے سرکہ،
تیل۔ الصِبْغَة: نوع، بپتسمہ، اصطباغ، ملت، دین۔
(الصبغہ عام بول چال میں) الصابغ (فا) بپتسمہ
دینے والے یوحنا کا لقب۔ الاُصْبُغ م صَبْغاء جمع
صُبغ: بڑا اسیلاب۔

○ صَبَغَ - صُبْغًا و صِبَغًا ھ ب: کو کا انداز، کی چاشنی یا
ہلکا سا اثر یا شکل دینا۔ صبغہ صِبْغَةً اخری: کی کایا
پلٹنا، کو قلب ماہیت کرنا، تبدیل کر کے کچھ اور بنا دینا۔
اصْطَبَغَ: رنگا جانا، رنگین ہونا، بپتسمہ دیا جانا، بپتسمہ
لینا۔ صِبْغ جمع أَصْبَاغ: رنگ، رنگ تیار کرنے کی چیز،
رنگ کا کوٹ، وارنش، میک اپ، گریس پینٹ، چہرے کا
روغن۔ صِبْغَة: رنگ، ٹنکچر (Tincture) جھلک۔
شائبہ، انداز، ہلکا سا روپ، کچھ، قدرے، تھوڑا سا
نازک فرق، طبیعت، کردار، پینٹ۔ (کا
کوٹ) (Coat of paint) وارنش، بپتسمہ، دین۔
صبغة الافیون: افیون کی ٹنکچر۔ صبغة الیود:
آیوڈین کی ٹنکچر۔ صِبْغَةٌ مَحَلِّیَة: لوکل ٹچ، لوکل کلر۔
اخرجہ من صبغتہ: کسی شخص یا چیز کو تبدیل کرنا، کی
شکل یا صورت بگاڑنا۔ صِباغ جمع اَصْبِغَة: رنگ،
رنگ تیار کرنے کی چیز، مسالہ، چٹنی۔ صابغ: رنگنے
والا، بپتسمہ دینے والا۔ مَصْبُوغ: رنگا ہوا۔ ب: جس
میں کی جھلک ہو، جو بو سے متاثر ہو، جس کو کا رنگ
چڑھا ہوا ہو، جس کے رگ و پے میں کچھ جاری و ساری
ہو۔

صبن: ۱۔ صَبَنَ - صَبْنًا الشیء عنہ: کو سے روکنا، باز
رکھنا، کو دوسری طرف پھیر دینا۔ اِنْصَبَنَ و اصْطَبَنَ
عَنْہُ: سے پھر جانا۔

۲۔ صَبَنَ - صَبْنًا المقامرُ الکعبین: جواری کا پانسہ
ہاتھ میں کر کے پھینکنا۔

۳۔ التَصَبُّن (ك): کیمیائی عمل جس میں نمکین ایتھر اور پانی
کے باہم گرعمل سے سپرٹ اور ایسڈ کی تخلیق ہوتی ہے
اسے تصبن کا نام دینے کی وجہ بھی یہ ہے کہ اس قسم کے
باہم گیرعمل کے ذریعہ صابن بنایا جاتا ہے۔ الصابون:
صابن، صابن کی ایک ٹکیہ کو صابونہ کہتے ہیں۔ یہ فارسی
لفظ ہے۔ عربی میں اس کا مقابل غاسول ہے۔ الصبّان
و الصابونی: صابن بنانے یا بیچنے والا۔ الصابونیة:
(ن) ایک پودا جس کی جڑیں زمانہ قدیم میں کپڑے
دھونے کے لئے استعمال کی جاتی تھیں۔ المَصْبَنَة:
صابن بنانے کا کارخانہ۔

○ صَبَّنَ ھ: کو صابن سے دھونا، رگڑنا۔ صابون: صابن
حجر الصابون: سوپ سٹون (Soap Stone)
صابونہ: صابن کی ٹکیہ۔ صابونی: صابن کا سا،
صابن کا بنا ہوا۔ صَبَّان: صابن کا بائلر Soap
boiler۔

صبا: ۱۔ صَبَا - صُبُوَّةً و صُبُوَةً و صُبُوًّا الیہ ولہ: کا
مشتاق ہونا۔ صَبِیَ یَصْبَی صَبَاءً الیہ: کا مشتاق
ہونا۔ أَصْبَی الشیءُ فلانًا: کسی چیز کا کسی کو اپنا
شوقین بنانا کہتے ہیں۔ أَصْبَتْهُ المکارمُ: عالی ظرف
خصوصیات نے اسے اپنا گرویدہ کر لیا۔ تَصَبَّی تَصَبِّیًا
المرأةَ: عورت کو فریب دینا، فریفتہ کرنا۔ ہ الشیءُ:
کسی چیز کا کسی کو شوق میں ڈالنا، گرویدہ کرنا۔ تَصَابَی
تصابیًا المرأةَ: عورت کو فریب دینا فریفتہ کرنا۔ اِسْتَصْبَی
الیہ: کا مشتاق ہونا۔ الصِباء: شوق۔

۲۔ صَبَا - صُبُوًّا و صُبُوًّا و صِبًا و صَبَاءً: بچپن کی
طرف مائل ہونا، بچوں کی خصلت والا ہونا، صفت
صَاب مونث صَابِیَة۔ صَبِیَ یَصْبَی صَبَاءً: بچوں
جیسے کام کرنا۔ أَصْبَی الرجُلُ: بچہ والا ہونا۔ تَصَبَّی
تَصَبِّیًا و تَصَابَی تَصَابِیًا: کھیل کود کی طرف نائل
ہونا۔ اِسْتَصْبَی: بچوں کا سا کام کرنا۔ ہُ: سے بچے کی
طرح پیش آنا۔ الصِبا و الصَباء: بچپن کہتے ہیں:
رأیتُہُ فی صباہ او فی صَبَائِہِ: میں نے اسے اس
کے بچپن میں دیکھا تھا۔ الصَبْوَة: بچپنا پن۔ الصَبِیّ
جمع صُبْیَان و صِبْیَان و صُبْوَان و صِبْوَان و
أَصْبِیَة و صِبْیَة و صَبْیَة و صُبْیَة و صِبْوَة
و أَصْبٍ م صَبِیَّة جمع صَبَایَا: بچہ، جس کا دودھ ابھی نہ
چھڑایا گیا ہو۔ الصَبِیة: لڑکی۔ الصُبَیَّة و الأُصَیْبِیَة:
صبیة و اُصْبِیَة: کی تصغیر (صَبِیّ کی جمعیں) امرأةٌ
مُصْبِیَة و مُصْبٍ: بچہ والی عورت۔

۳۔ صَبَا - صَبَاءً و صُبُوًّا و صُبُوَّاتٍ الریحُ: پروائی ہوا چلنا۔
صُبِیَ و أُصْبِیَ القومُ: کو پروائی ہوا لگنا۔ الصَبَا
(مص) تثنیہ صَبَوَان و صَبَیَان جمع صَبَوَات و
اَصْبَاء: پروائی ہوا (مونث) اس کی مقابل ہوا الدبور
کہلاتی ہے۔ الصَابِیَة: شمال مشرقی ہوا۔ صَابَی
مُصَابَاةً رمحَہُ: نیزہ کو مارنے کے لئے جھکانا۔
السیفَ: تلوار کو میان میں الٹی طرف کرنا، الٹانا اور
جھکانا۔ الکلام: بے قاعدہ بولنا۔

۵۔ الصَبِیُّ: تلوار کی دھار، پاؤں کا پنجہ کہتے ہیں۔ بہ
وجع فی صَبِیّ قدمہ: اس کے پاؤں کے پنجہ میں
درد ہے۔ الصَبِیَّان: ٹھوڑی کے قریب داڑھی کے
کنارے۔

○ صَبَا - صُبُوًّا و صُبُوًّا و صِبًا و صَبَاءً: بچہ ہونا

(مزاج میں) بچوں کا سا ہونا ـــ صَبْوًا و صَبْوَةً الـی: کی طرف پھرنا، کی طرف جھکنا، مائل ہونا، کی رغبت محسوس کرنا، کی آرزو کرنا، کا متمنی ہونا۔صَبِیَ ـ صَبَاءً و صِبًا: بچہ کی طرح پیش آنا، بچوں جیسا رویہ اختیار کرنا، کام کرنا۔تَصَبّٰی: بچہ جیسا برتاؤ کرنا بچوں جیسا رویہ اختیار کرنا، کھیل کود کی طرف مائل ہونا، دوبارہ نوجوان ہو جانا، دوبارہ جوان بننا، اعادہ شباب سے گزرنا، دوبارہ جوانی حاصل کرنا ـــ ھا: (عورت) سے معاشقہ کرنا، عشق بازی کرنا ـــ ہ / ھ: کسی کو (یا دِل کو) آکسانا، ترغیب دینا، ورغلانا، سلانا، لبھانا، موہ لینا، فریفتہ کرنا، شیفتہ کرنا۔صَبَا جمع صَبَوَات و أَصْبَاء: مشرقی ہوا، پروا۔صِبًا و صِبيً: بچپن، لڑکپن، جوانی شباب، رحجان، میلان، رغبت، شوق، آرزو، خواہش، تمنا۔صِبَاء: بچپن، لڑکپن، جوانی، شباب۔صُبْوَة: جوانی کا شوق، عاشقانہ مزاج، شوق طبیعت، شہوانی خواہش، بچوں جیسے اخلاق وعادات۔صُبُوّ: جوانی کا شوق، عاشقانہ مزاج، شہوانی خواہش، بچوں جیسے اخلاق وعادات۔صُبُوَّة: بچپن، لڑکپن، جوانی، شباب۔صَبِیّ جمع صِبْيَة و صَبْيَة و صِبيان و صُبيان و أَصْبِيَة: لڑکا، جوان۔صَبِيَّة جمع صَبَايَا: لڑکی۔صِبيانی: طفلانہ، بچوں کا سا (مزاج میں) بچپن والا، بچپنا، احمقانہ، بچوں کا۔صَاب: جوان، کم سن، نوعمر، نابالغ، بے پروا، غافل، جلد باز، غاقبت نا اندیش۔

صتّ: ا۔صَتَّ ـ صَتًّا ہُ: کو زور سے دھکیلنا، ہاتھ سے مارنا۔بکلام او بداھیة: پر تہمت لگانا، یا مصیبت ڈالنا۔صَاتَّ مُصَاتَّةً و صِتَاتًا ہُ: سے جھگڑنا۔تَصَاتَّ القومُ: آپس میں لڑنا، جھگڑنا۔الصِّتّ والصُّتَّة: ضدیہٹ۔الصَّتِيت: آواز، شور۔

۲۔الصَّتُّ والصِّتُّ والصُّتَّة: جماعت گروہ آپ کہتے ہیں: رأيت صَتًّا من الناس: یعنی میں نے لوگوں کا ایک گروہ دیکھا۔الصَّتَت: درپے کہتے ہیں۔ھو بِصَتَتِهِ: وہ اس کے درپے ہے۔الصَّتِيت: جماعت، گروہ۔المُصْتِيت: کاموں میں مستعد وچست۔

صتع: صَتَع ـ صَتْعًا ہُ: کو پچھاڑنا۔تَصَتَّعَ: کسی کام میں تردد کرنا۔الصَّتَع: قوی نوجوان (ح) گورخر۔

صتم: صَتَّمَ الشيءَ: کو مکمل کرنا۔تَصَتَّمَ: تیز دوڑنا۔الصَّتْم والصَّتَم: سخت مضبوط، خوب مضبوط آپ کہتے ہیں: أَلْفٌ صَتْمٌ: پورا ہزار۔الصَّتْمة و الصَّتِيمة: سخت چٹان۔المُصْتَم (مفع): بند گلی یا وادی۔

صَجّ: صَجَّ ـ صَجًّا: لوہے کو لوہے پر مارنے سے آواز نکلنا۔الصُّجُج والصجيج: لوہے پر لوہے کے پڑنے کی جھنکار۔

صحّ: ا۔صَحَّ ـ صُحًّا و صِحَّةً و صَحَاحًا: تندرست ہونا، بیماری کا جاتا رہنا۔الشيءُ: چیز کا ہر عیب سے بری اور سالم ہونا۔صَحَّحَ المريضَ: بیمار کی بیماری دور کرنا، بیمار کو صحت یاب کرنا ـــ الكتابَ: کتاب کی غلطی کو ٹھیک کرنا۔أَصَحَّ إِصْحَاحًا ہُ: کو تندرست کرنا پانا، کی بیماری دور کرنا۔الرجلُ: آدمی کے بال بچوں یا اسکے مویشی کا تندرست ہونا۔تَصَحَّحَ بكذا: کسی چیز سے علاج کرنا۔اِسْتَصَحَّ من مرضه: تندرست ہونا۔الصِّحَّة (مص) صحت، تندرستی۔الصحيح جمع أَصِحَّاء و صِحَاح و أَصِحَّة و صَحَائِح: تندرست، عیب وغیرہ سے پاک۔المَصَحّ جمع مَصَاحّ و مَصَحَّات: جائے صحت، ہسپتال (تپ دق کے مریضوں کا) المَصَحَّة والمِصَحَّة: صحت بخش یا محافظ صحت کہتے ہیں۔الصوم مِصَحَّة: روزہ صحت بخش ہے یا صحت کا محافظ ہے۔ارضٌ مصحّةٌ: وبائی امراض سے پاک زمین، یا وہ زمین جہاں بیماریاں کم ہوں۔

۲۔صَحَّ ـ صُحًّا و صِحَّةً و صَحَاحًا الخبرُ: خبر کا مطابق واقع ثابت ہونا یعنی درست ہونا۔صفت صحيح و صَحَاح کہتے ہیں۔صَحَّ لي على فلان كذا: فلاں کے خلاف میری بات درست نکلی۔اِسْتَصَحَّ الكلامَ: بات کو صحیح پانا۔الصحيح جمع أَصِحَّاء و صِحَاح و أَصِحَّة و صَحَائِح: قابل اعتماد۔الإِصْحَاح والأَصْحاح من التوراة والانجيل: توات یا انجیل کا ایک باب۔

۳۔الصَّحَاح من الطريق: دشوار راستہ۔

۴۔صَحْصَحَ الامرُ: ظاہر ہونا۔الصَّحْصَح و الصَّحْصَحَان جمع صَحَاصِح: نباتات سے خالی ہموار زمین۔التُّرَّهات الصَّحَاصِح و تُرَّهات الصَّحَاصِح: خرافات زٹلیات۔الصُّحْصُح والصُّحْصُوح من الرجال: باریک بین آدمی۔المُصَحْصِح: کچی محبت رکھنے والا، بیہودہ گو۔

صحب: ا۔صَحِبَ ـ صُحْبَةً ـ صَحَابَةً و صِحَابَةً و صَاحَبَ مُصَاحَبَةً ہُ: کا ساتھی ہونا، دوست ہونا کے ساتھ زندگی گزارنا۔أَصْحَبَ الرجلُ: ساتھی والا ہونا، کے بیٹے کا بالغ ہو کر اپنے جیسا ہونا، بدقت مطیع وفرمانبردار ہونا کہتے ہیں۔أَصْحَبْتُهُ فهو مُصْحَبٌ: میں نے وہ کام کیا جس سے وہ میرا ساتھی بن گیا اور اس نے مجھ سے کنی کترانا چھوڑ دیا۔ہُ الشيءَ: کو کیساتھ کر دینا ـــ الزقَّ: مشک پر بال چھوڑ دینا۔تَصَاحَبَ الرجلان: باہم سفر کرنا۔معه: کو ساتھی بنانا (عام بول چال) اِصْطَحَبُوا: ایک دوسرے کے ہمراہ ہونا۔اِسْتَصْحَبَ ہُ: کا ساتھی بننا، کو ساتھی بننے کے لئے کہنا، کو ساتھی بنانا ـــ ہُ الشيءَ: کسی چیز کو اپنے ساتھ رکھنے کے لئے کہنا۔الشيءَ: کو ساتھ کر دینا۔

الصاحِب (فا) جمع صَحْب و أَصحاب و صُحْبَة و صِحَاب و صُحْبَان و صِحَابَة و صَحَابَة و أَصَاحِيب أصحاب کی جمع: ساتھی، ساتھ زندگی گزارنے والا، گورنر وزیر۔صَاحِ: کہتے ہیں یا صاحِ یعنی اے ساتھی۔الصَّاحِبَة جمع صَاحِبَات و صَوَاحِب: صاحب کا مونث۔بیوی۔الصحابة: نبی کریم ﷺ کے وہ ساتھی جنہوں نے نبی کریم ﷺ کو دیکھا اور آپ کی صحبت میں رہے۔الصَّحَابِي: صحابہ کی طرف منسوب، ایک صحابی۔

المُصَاحِب (فا): ساتھ رہنے والا، دشواری سے مطیع و فرمانبردار ہونے والا۔المِصْحَاب: مطیع، فرمانبردار۔

المُصْحَب (مفع): اپنے آپ سے باتیں کرنے والا پاگل۔عودٌ مُصْحَب: وہ لکڑی جس کا چھلکا نہ اتارا گیا ہو۔ادیمٌ مَصْحُوبٌ: چمڑا جس کی اون یا بال نہ اتارے گئے ہوں۔المُصْحِب: مطیع، فرمانبردار۔ادیمٌ مُصْحِب: چمڑہ جس پر اون اور بال ہوں۔عودٌ مُصْحِب: نہ چھیلی ہوئی لکڑی۔ادیم مَصْحُوب: چمڑا جس سے اون یا بال نہ اتارے گئے ہوں۔عودٌ مَصْحُوب: نہ چھیلی ہوئی لکڑی کہتے ہیں: اِذْهَبْ مَصْحُوبًا و مُصَاحَبًا: صحیح سالم جاؤ۔

۲۔صَحَبَ ـ صَحْبًا المذبوحَ: ذبیحہ کی کھال کھینچنا۔

۳۔أَصْحَبَ فلانًا: کو محفوظ رکھنا ـــ ہُ عن كذا: کو سے منع کرنا، روکنا۔اِصْطَحَبَ فلانًا: کی حفاظت کرنا۔

صاحبُ الشيء جمع صَحْب و أصحاب و صُحْبَة و صِحَاب و صُحْبَان و صِحَابَة و صَحَابَة و اصحاب کی جمع أصاحيب: (چیز) کا مالک مثلاً کہتے ہیں: صاحبُ حماة: حمات کا حاکم (گورنر)

۴۔أَصْحَبَ الماءُ: پانی کا کائی والا ہونا۔

۵۔تَصَحَّبَ منه: سے شرم کرنا، حیا کرنا کہتے ہیں۔فلانٌ ما يتَصَحَّب من شيء: فلاں شخص بالکل شرم وحیا نہیں کرتا۔

۞ صَحَّ على: پر لاگو ہونا، کے حسب حال ہونا، سے متعلق ہونا، پر منطبق ہونا، پر صادق آنا۔عن: سے نتیجہ نکلتا ہے کہ۔ صح لـ کے لئے ایک حقیقت ہونا۔

صحّ: حقیقت بن جانا۔ ل: کے حصہ میں آنا۔
صحت عزيمته على او صحّ عزمه على: اس کا پختہ ارادہ تھا کہ اس کا ارادہ تھا کہ اس نے فیصلہ کیا تھا کہ
يصح الاعتماد عليه: یہ اسکی بنیاد کا کام دے سکتا ہے۔ يصح ان يقال فيه: یہ اس کے بارے میں صحیح کہا جاتا ہے کہ...... صحّ في الاذهان: درست کانی، معقول نظر آنا۔ وزارة الصحة العمومية: وزارت عمومی صحت۔ المَحجر الصحي: قرنطینہ۔ صحيحٌ اسه: یہ درست ہے کہ وہ۔ او على الاصح: یا زیادہ مناسب یہ کہنا ہوگا کہ۔ المُصَحّح اسفلَهُ: زیر دستخطی۔
صحبة هذا: اس کے ساتھ منسلک ہے۔ صاحب الامر: حاکم۔ صاحب البواخر: جہازوں کا مالک۔
صاحب الجلالة: ہز مجیسٹی، اعلیٰ حضرت، جہاں پناہ، ولی نعمت۔ جلالۃ الملک۔ صاحب الدولة: وزیر اعظم کا لقب (سابق) صاحب الدَین: قرض خواہ۔ صاحب الرِفعة: وزیر اعظم کا لقب (سابق)
صاحب السّجادة: سجادہ نشین۔ صاحب السعادة: پاشا کا لقب۔ صاحب السماحة: صاحب امتیاز۔
صاحب السموالملكي: اعلیٰ حضرت، والاحضرت شاہ،
اصحاب الشان: متعلقہ لوگ، اہم با اثر لوگ۔
اصحاب الشُبُهات: مشکوک لوگ، بدنام لوگ۔
صاحبُ العِزه: بے کا لقب۔ صاحب العظمة: ہز میجسٹی۔ صاحب المعالي: کیبنٹ کے وزیر کا لقب۔ صاحب العمل: ملازم رکھنے والا۔ صاحب الغبطة: سردار قبیلہ کا لقب۔ صاحب الفضيلة: علماء دین اور شیوخ کا لقب جیسے الاظہر یونیورسٹی کا ریکٹر (پرنسپل، وائس چانسلر) یا پروفیسر صاحبان۔
صاحب الفكرة: کسی رائے کا مُختَرِع یا موجد۔
صويحبة جمع صويحبات: سہیلی۔ مَصْحُوب ب: کے ساتھ منسلک، نتھی بھیجا جانے والا، کے ساتھ مہیا و فراہم کردہ۔

صَحر ۱۔ صَحَرَ - صَحْرًا اللبنَ: دودھ ابالنا، پکانا۔ الصَحيرة: ابلا ہوا دودھ، جسے بعد میں گھی اور آٹے پر انڈیلا جاتا ہے۔
۲۔ صَحَرَ - صَحْرًا ته الشمسُ: دھوپ کا دماغ کو تکلیف دینا۔
۳۔ صَحَرَ - صَحِيراً و صُحَاراً الحمارُ: گدھے کا زور سے رینکنا۔
۴۔ صَحِرَ - صَحَراً: سرخی مائل مٹیالا رنگ ہونا۔
صفت: أَصْحرم صَحْراء جمع صُحر۔ اِصْحَارَّ اصْحِيرارًا: سرخی مائل مٹیالے رنگ والا ہونا۔ الصَحر والصُحرة: سرخی مائل مٹیالا رنگ۔ المُصْحِر (ح) شیر۔
۵۔ أَصْحَرَ: صحراء کی طرف نکلنا۔ المكانُ: جگہ کا وسیع و کشادہ ہونا۔ الأمرَ و بالامر: کو ظاہر کرنا کہتے ہیں۔
لاتُصْحِرهُ أمرك: یعنی اپنا معاملہ اس پر ظاہر نہ کر۔
اَصْحِر مافي قلبكَ: جو بات تیرے دل میں ہے اسے ظاہر کر۔ الصحراء جمع صَحَارَى و صَحَارٍ و صَحَارِيّ و صَحْراوَات: بیابان جس میں نبات نہ ہو۔ زمین کا وہ ٹکڑا جس میں خربوزے، تربوز، کھیرے ککڑیاں وغیرہ بوئی گئی ہوں۔ اس کا تلفظ اکثر "ۃ" سے کیا جاتا ہے۔ چنانچہ کہتے "صحرة البطيخ": (خربوزوں کا باڑہ) عام بول چال کا لفظ ہے۔
المُصَاحِر: اپنے مقابل سے بیابان میں لڑنے والا اور اسے دھوکا نہ دینے والا۔
۶۔ أَصْحَرَ الرجلُ: کانا ہونا۔
۷۔ الصَحرة عند العامة: رات کے وقت بحری جہاز سے پھیلنے والی رطوبت۔ الصَحراوِيَّة: ایک پودا۔
⊙ اَصحر م صحراء: ریگستان جیسا، ریگستان کی ریت کے رنگ کا، سنسان، اجاڑ، بے رنگ بے کیف، بے لطف۔ صحراء جمع صَحَارٍ و صَحَارَى و
صحراوات: ریگستان، بیابان۔ لق ودق صحرا، بر صحرا۔
صحراوی: ریگستانی، صحرائی، سنسان اجاڑ، بنجر۔ اراضی
صحراوية: صحرائی، ریگستانی علاقے۔ صَحَّارة جمع صحاحير: ڈبہ، صندوق، پٹی، کریٹ۔

صحف: ۱۔ صَحَّفَ الكلمةَ: کوئی لفظ وغیرہ غلط پڑھنا یا لکھنا یا توڑ مروڑ کر بیان کرنا۔ اَصْحَفَ الكتابَ: کتاب میں صحیفوں کو جمع کرنا۔ تَصَحَّفَ لِقارئُ: غلط پڑھنا کہتے ہیں: تصحفت عليه الصحيفةُ: اخبار میں لفظ تبدیل ہوگیا یا غلط پڑھا گیا، یا غلط لکھا گیا۔
الصِحافة: اخبار نویسی۔ عَالَمُ الصِحافة: اخبار نویس لوگ۔ الصَحّاف: غلط پڑھنے والا، اخبار فروش۔
الصَحَفِيّ: پڑھنے میں خطا کرنے والا، کسی استاد کے بجائے کتابوں سے علم حاصل کرنے والا۔ والصِحافِي: اخبار نویس۔ الصحيفة جمع صحائف و صُحُف: لکھا ہوا کاغذ، ورق، اخبار۔ المَصْحَف والمِصْحَف و المُصْحَف جمع مصاحف: کتاب، مجلد کتاب۔ المُصَحَّف: (مفع) کہتے ہیں: هذا اللفظ مصحف عن كذا: یہ لفظ اس سے بدلا ہوا ہے۔ المُصَحِّف: پڑھنے میں غلطی کرنے والا۔
۲۔ الصَحْفَة جمع صِحَاف: بڑا پھیلا ہوا پیالہ جو پانچ آدمیوں کو سیر کرنے کے لئے کافی ہو۔ الصِحَاف: پانی کے چھوٹے چھوٹے چشمے۔ الصحيف: روئے زمین، سطح زمین۔ صحيفةُ الوجه اى المحيّا جمع صحائف و صُحُف: چہرے کی کھال، چہرے کی کھال کا رنگ کہتے ہیں۔ صُن صَحيفةَ وجهك: اپنے چہرے کے رنگ کی حفاظت کرنا۔
⊙ صَحَّفَ: نقطے غلط جگہ پر لگانا، کوئی لفظ غلط پڑھنا، کسی لفظ کا غلط تلفظ کرنا، غلط ہجے کرنا۔ -- ھ: (رپورٹ وغیرہ) کو غلط پیش کرنا، کو توڑ مروڑ کر بیان کرنا، کو مروڑ تروڑ کر غلط معنی پہنانا۔ تَصَحَّفَ: (لفظ کا) غلط پڑھا جانا۔ غلط ہجے کیا جانا۔ غلط تلفظ کیا جانا۔ صَحْفَة جمع صِحَاف: پیالہ، ڈش، ڈونگا، قاب، چولی چنگیر۔
صُحَيْفَة: پرچ (پیالے) صَحِيفَة جمع صُحُف و صَحائِف: ورق (کتاب وغیرہ کا) صفحہ، اخبار، پرچہ، روزنامہ، رسالہ، سطح، ظاہری صورت، ظاہری حالت
صُحُفي: اخبار کا، اخباری، پریس کا، صحافیانہ جمع صحفيون: اخبار والے، اخبار نویس۔ مؤتمرٌ صُحُفي: پریس کانفرنس۔ صِحافة: اخبار نویسی، اخباری کاروبار، پریس۔ صِحافي: اخبار نویس، صحافتی، اخبار کا آدمی۔ صِحافية: خاتون اخبار نویس۔ مَصْحَف و مُصْحَف جمع مَصاحِف: جلد، کتاب، مصحف شریف، قرآن مجید کا نسخہ۔
تصحيف: (نقطے وغیرہ) غلط جگہوں پر لگانا، غلط ہجے، غلط تلفظ، سہو قلم، (گرامر کی) غلطی، مروڑ تروڑ کر غلط معنی پہنانا، توڑ مروڑ کر بیان کرنا۔

صحل: صَحِلَ - صَحَلاً صوتُهُ: بیٹھی ہوئی اور سخت آواز والا ہونا، صفت صَحِل و أَصْحَل۔
⊙ صَحَل: بھرائی ہوئی یا کرخت آواز۔

صحم: اصْطَحَمَ الرجلُ: سیدھا کھڑا ہونا۔ اِصْحامّ اصْحِيمامًا النباتُ: پودے کا بہت ہرا ہونا، زردی کا سبزی میں شامل ہونا۔ صفت أَصْحَم م صَحْماء۔ -- الارضُ: زمین کا متغیر نبات والی ہونا۔ الزرعُ: کھیتی پر سردی کا اثر ہو کر خشک ہونے لگنا۔ الصُحْمَة: بہت ہرا رنگ، سبزہ میں زردی کے آمیزہ کا رنگ۔

صحن: ۱۔ صَحَنَ - صَحْنًا ہ: کو مارنا کہتے ہیں۔ صحنهُ عشرين سوطا: اس نے اسے بیس کوڑے لگائے۔ ہُ برجله: کو پاؤں سے مارنا۔ فرسٌ صَحُونٌ: لات مارنے والا گھوڑا۔
۲۔ صَحَنَ - صَحْنًا الرجلَ: کو پیالہ میں کچھ دینا۔ ہُ دینارا: کو دینار دینا۔ الصَحْن: (مص) جمع صُحُون: چھوٹا پیالہ، بڑا پیالہ، گھر کا اندرونی حصہ اور اسی سے ہے: فرسٌ واسع الصحن: وہ گھوڑا جس

ے گھروں کا اندرونی حصہ چوڑا ہو۔ مــن الارض: ہموار زمین۔ صحــنُ الــدار گھر کا صحن یا وسط۔ الـصحنان (مو) جھانجھ، ایک قسم کا باجا۔ صَحْنا الأُذُنین: کانوں کے اندرونی حصے۔ الـمِصْحَنَہ: بڑے پیالہ کی مانند ایک برتن۔

۳۔ صَحَنَ - صَحْنًا بینھم: کے درمیان صلح کرانا۔

۴۔ الصَّحْنَی و الصَّحْناۃ و الصَّحْناء و الصحناءۃ: (ط) نمک لگی ہوئی چھوٹی مچھلی۔

○ صَحْن جمع صُحُون: پیالہ، کاسہ، پلیٹ، رکابی، ڈش، کھانا، خوراک، احاطہ، صحن، سطح، ہموار زمین، نکیا، قُرص، صحن۔ الــدار گھر کا صحن، آنگن، انگنائی۔ صحن السجایر: خاکستردان۔ علی صحن الـخـدّ: رخسار، گال پر یا رخسار، گال کی سطح پر۔ مَصْحُون: کچلا ہوا، پیسا ہوا، رگڑا ہوا۔ صحناۃ: سارڈین (ایک چھوٹی مچھلی) سارڈین کا اچار۔

صحا: ا۔ صحا - صَحْوًا و صُحُوًّا و صَحِیَ یَصْحَی صَحاً الیومُ: دن کا بے بادل والا ہونا۔ (مطلع صاف ہونا) صفت صَحْوٌ و صَاحٍ و مُصحٍ عوام کہتے ہیں۔ صحیت الدنیا: بارش رک گئی۔ أَصْحَی اَصْحَاۃَ الیومُ: دن کا بے بادل ہونا۔ القومُ: قوم کے لئے مطلع صاف ہونا۔ الـصَّحْو: (مص) کہتے ہیں: سماءٌ صَحْوٌ و یوم صَحْوٌ یعنی آسمان اور دن دونوں بے بادل ہیں (یہ مصدر کے ساتھ صفت ہے) المِصْحَاۃ: پانی پینے کا پیالہ۔

۲۔ صَحَا - صَحْوًا و صُحُوًّا و صَحِیَ یَصْحَی صحاً السکرانُ: نشہ میں مدہوش کا نشہ اتر جانا۔ - الرجُلُ: بچپن کی جہالت کو چھوڑنا۔ باطل کو ترک کرنا، کو افاقہ ہونا۔ صفت صاحٍ جمع صاحُون و صُحاۃ م صاحیۃ جمع صاحیات و صواحٍ عام لوگ کہتے ہیں۔ صحی من نومہ یعنی وہ نیند سے بیدار ہو گیا۔ اَصْحَی اِصحاءً السکرانَ: کا نشہ اترنا۔ الرجل: کو افاقہ ہونا۔ - ہٗ: کو ہوش میں لانا۔ افاقہ دینا۔ المَصْحَاۃ: افاقہ کا سبب کہتے ہیں۔ فیہ مَسْلاۃ من کرب الھمّ و مَصْحَاۃ من سکر الھم: اس میں غم سے تسلی اور غم کے نشہ سے افاقہ ہے۔

○ صحا - صُحُوًّا و صَحِیَ - صَحًا: (دن یا آسمان کا) صاف ہونا، چمکدار ہونا، بے بادل ہونا، پرسکون ہونا۔ — صَحْوًا و صُحُوًّا: ہوش میں آنا۔ - من: نشہ سے آپے میں آنا، نشہ اتر جانا۔ - من: (نیند سے) بیدار ہونا۔ —— الی: سے چوکس ہو جانا، چوکنا ہونا، ہوشیار ہونا، سے آگاہ ہو جانا۔ صَحَّوَہٗ: کو بیدار کرنا، جگانا، اٹھانا۔ اَصْحَی: (دن، آسمان کا) صاف، چمکدار، بے بادل، پرسکون ہونا۔ صحــو مطلع کا صاف ہونا، چمکدار ہونا، (موسم کا) پرسکون ہونا، صفائی وضاحت، شستگی، ذہن کی چوکسی، آگاہی، آگہی، شعور؛ چمکدار، پرسکون، بے بادل، دھوپ سے روشن (موسم) صَحْوۃ: بے داری، ہوش میں آنا، آگہی کی حالت۔

صاحٍ: چمکدار، پرسکون، بے بادل، صاف (موسم)، بے دار، چوکنا، چوکس، ہوشیار۔ (جمع صاحون و صُحاۃ)

صخ: ا۔ صَخَّ - صَخًّا الحدید بالحدید: لوہے کو لوہے پر مارنا۔ الصوتُ الأُذُنَ: آواز کا کان کو لگنا اور بہرا کر دینا کہتے ہیں۔ صخّ زیدٌ عمرا بعظیمۃٍ: زید نے عمر کو بڑی مصیبت سے دوچار کیا۔ — صَخًّا و صَخِیخًا الحدیدُ: لوہے کا کسی سخت چیز کی ضرب سے آواز نکالنا۔ الصَّخّ و الصَّخَّۃ: پتھر یا لوہے کی آواز (جب اسے ضرب لگائی جائے) آپ کہتے ہیں: ضربتُ الصخرۃ بحجر فسمعتُ لھا صَخَّۃً: میں نے چٹان پر پتھر مارے تو میں نے اس کی آواز سنی۔ الصاخَّۃُ: بہرا کر دینے والی سخت چیخ۔ مصیبت، قیامت۔ اا جائت الصاخّۃُ: جب قیامت آئے اور اس کی سخت چیخ سنائی دے۔ الصَّخِیخ: پتھر یا لوہے کی آواز، ڈر کر نکلنے والی کوے کی آواز۔

۲۔ صَخَّ - صَخًّا و صَخِیخًا لِحَدیثِہٖ: کی بات سننے کے لئے کان لگانا۔ الصَّخَّۃ: اسم مرہ، باری۔

صخب: صَخِبَ - صَخَبًا: چیخنا، شور مچانا۔ صاخَبَ مُصاخبۃً ہٗ: ایک دوسرے پر چیخنا۔ تصاخب القومُ: باہم شور کرنا اور ایک دوسرے کو مارنا۔ اصْطَخَبَت الـطیرُ او الـضفادعُ: پرندوں یا مینڈکوں کا مخلوط آوازیں نکالنا۔ الصَّخب: (مص) شور۔ الصاخِب و الصَّخِب و الصَّخّاب و الصَّخُوب و الصَّخْبان و (جمع صخـبان کی صُخبان ہے)۔ چلانے والا، شور مچانے والا، مونث۔ صَخِبۃ و صَخَّبَۃ و صَخّابۃ و صَخُوب و صَخْبَی۔

○ صَخِبَ - صَخَبًا: چیخنا، چلانا، چیخ پکار کرنا، شور مچانا، زور سے بولنا، طیش میں آنا، بہت زوروں کا ہونا، زور سے بولنا، غل مچانے والا ہونا، پرشور ہونا، آسمان سر پر اٹھانے والا ہونا۔ علی: کو جھاڑ جھپاڑ کرنا۔ اِصْطَخَبَ: غل مچانا، غوغا کرنا، شور و غل کرنا، پا مچانا، ایک ہی وقت میں زور زور سے بولنا، دھاڑنا، گرجنا، ہنگامہ خیز ہونا، سخت اضطراب میں گونجنا، بہت زوروں کا ہونا، سخت تیز ہونا۔ قوۃ صاخبۃ: آواز کی طاقت۔

صخد: ا۔ صَخَدَ - صَخَدَانًا الشمسُ: سورج کا، کو جلانا۔ صَخِدَ صَخَدًا و صَخَدَانًا الیومُ: دن کا سخت گرم ہونا۔ اَصْخَدَ الحرُّ: گرمی کا سخت و تیز ہونا۔ الرجُلُ: گرمی میں داخل ہونا۔ الحرباءُ: گرگٹ کا دھوپ کھانا۔ الـصاخدہ: دوپہر۔ الـصَّخَدان والـصَّخْدان: سخت گرم دن۔ صیخدُ الشمس: سورج کی شعاع۔ ھاجرۃ صَیْخُود جمع صَیاخِید: سخت گرم دوپہر۔ صیاخید الحرّ: گرمی کی شدت۔ المَصْخَدہ جمع مَصاخِد: دوپہر۔ المُصْطَخِد: سیدھا کھڑا ہونے والا۔

۲۔ صَخَدَ - صَخْدًا الصُّرَدُ: لٹورے کا آواز کرنا۔

۳۔ صَخَدَ - صُخُودًا الیہ: کی طرف کان لگانا۔

صخر: ا۔ صَخَّرَہٗ: کو مطیع کرنا۔

۲۔ اَصْخَرَ المکانُ: جگہ کا بہت چٹانوں والی یعنی پتھریلا ہونا۔ صفت مُصْخِر۔ الصَّخْرۃ و الصَّخَرۃ جمع صَخْر و صَخَر و صُخُور و صُخُورۃ و صَخَرات (ط ا) چٹان کہتے ہیں۔ فلان صَخْرۃُ الــوادی: فلاں وادی کی چٹان ہے یعنی ثابت قدم ہے۔ الصخر من الامکنۃ: چٹانی جگہ، وہ جگہ جہاں بہت سی چٹانیں ہوں کہتے ہیں۔ ھو صَخِرُ الوجہِ او اَصْخَرُ الوجہِ: وہ بے حیا ہے۔

۳۔ الصاخر: لوہے سے لوہا ٹکرانے کی آواز۔ الصَّاخِرۃ: پانی پینے کے لئے مٹی کا برتن۔

○ صَخْر اسم جمع واحد صخرۃ جمع صُخُور و صُخُورۃ و صَخَرات: چٹانیں، ٹھوس چٹان، گھسے ہوئے یا گول مول پتھر، چٹانوں کی ترتیبیں۔ قُبّۃُ الصخرۃ: چٹان کا گنبد (مسجد عمر بیت المقدس)۔ صَخْرِی: چٹانی، سنگلاخ۔ صَخِر: پتھریلا، پتھر کا ساخت، پتھریلا، سنگلاخ۔

صخف: صَخَفَ — صَخْفًا الارضَ: زمین کھودنا۔ الـمِصْخَفَۃ جمع مَصاخِف: کھودنے کا آلہ، کدال، پھاوڑہ۔

صخم: صَخَمَ - صَخْمًا ہُ الشمسُ: دھوپ کا کسی کو جھلسا دینا۔ اصْطَخَمَ الرجُلُ: سیدھا کھڑا ہونا۔

صخی: صَخِیَ یَصْخَی صَخًا الثوبُ: کپڑے کا میلا کچیلا ہونا، صفت۔ صخٍ۔ الصَّخاۃ: میل کچیل

صدّ: ا۔ صَدَّ - صَدًّا ہٗ عن کذا: کو سے ہٹانا منع کرنا کہتے ہیں۔ صَدَّ السبیلُ: راہ میں حائل ہونا، رکاوٹ وغیرہ کا۔ صادَّہٗ: کی مدافعت کرنا کہتے ہیں: اخذ یصادُّہٗ و یضادُّہٗ: وہ اس کی مدافعت اور مخالفت کرنے لگا۔ اَصَدَّہٗ عن کذا: کو سے منع کرنا، روکنا۔ تَصَدَّدَ لَہٗ: کے در پے ہونا۔ الصَّدَد: سامنے کہتے ہیں۔ داری

صَدَدَ دارہ او بصَدَدِھا او علی صَدَدِھا : یعنی میرا گھر اس کے گھر کے قریب اور سامنے ہے۔ الصَّدُود: روکنے والا۔

۲۔ صَدَّ ـِ صَدًّا و صُدُودًا عنه: سے اعراض کرنا، ہٹنا، منحرف ہونا، تجاوز کرنا، بے رغبت ہونا صفت صادّ جمع صُدَّاد مونث صادّة جمع صَواد و صُدَّاد۔ الصدد: قصد: (کہتے ہیں ھو صَدَدُك وہ تیرا مقصود ہے۔ نَحْنُ فی صددِ فلانٍ: ہم فلاں شخص کی بات کا مقصود ہیں)۔ میلان، رغبت (کہتے ہیں۔ لأُقِيمَنَّ صَدَدَك: میں تمہارے میلان کو ابھاروں گا)۔ کنارہ۔ الصُّدَّاد جمع صَدائِد: پانی کی طرف جانے والا راستہ۔

۳۔ صَدَّ ـِ صَدِيدًا من الشیء: چیخنا، چلانا۔ صَدَّدَ: تالی بجانا۔

۴۔ صَدَّدَ الجرحُ: زخم کا پیپ دینا۔ اَصَدَّ الجرحُ: زخم کی پیپ دینا، نکلنا، بہنا۔ الصَّدِيد: کچلہو، خون ملی پیپ۔ صدیدُ المِفضّة: پگھلی ہوئی چاندی۔

۵۔ اِصْطَدَّتِ المرأةُ: عورت کا پردہ کرنا۔ الصِّداد جمع أَصِدَّة: پردہ (عورت کا)۔

۶۔ الصَّد و الصُّد جمع اَصْدادٌ و صُدُود: پہاڑ، وادی کا کنارہ، بلند بادل۔ الصُّدَّاد جمع صَدائِد (ح) سانپ، چھپکلی۔ الصُّدود: چھوٹی کرتی۔

لايُصَدُّ النظرَ: یہ آنکھوں کو برا نہیں لگتا یا آنکھوں کو ناگوار نہیں گزرتا، کی طرف دیکھنا بہت اچھا ہے۔ تَصَدَّدَ ل: کا سامنا کرنا، کے روبرو ہونا، دوچار ہونا، کا سامنا کرنا، مقابلہ کرنا، کے سامنے ڈٹ جانا۔

صَدَدَ: کے بالمقابل، کے سامنے۔ علی صددِ و بصددِ: کے بالقابل، کے سامنے۔ وفی صدد: کے بارے میں، کے متعلق۔ فی ھذا الصدد: اس سلسلہ میں، اس کے بارے میں، اس کے متعلق، اس موقع پر۔ ھو بصددِ امرٍ: وہ اس وقت، میں مشغول ہے۔ نَرْجِعُ الی مَانَحْنُ بِصَدَدِہِ: اب ہم اپنے موجودہ معاملہ کی طرف لوٹتے ہیں، اب ہم اس موضوع کی طرف لوٹتے ہیں جس پر ابھی تھوڑی دیر پہلے ہم بحث کر رہے تھے۔ صَدِید: پیپ، ریم۔ صدیدی: پیپ دار۔

صدی: ۱۔ صَدِئَ ـَ صَدَأً و صَدُؤَ ـُ صَدَاءَةً الحدیدُ: لوہے کو زنگ لگنا، لوہے کا زنگ آلود ہونا صفت صَدِئٌ م صَدِئَةٌ۔ الشیءُ: کسی چیز کا رنگ میں زنگ کے مشابہ ہونا، زنگاری رنگ کا ہونا صفت أَصْدَأُ مونث صَدْآءُ۔ صَدَّأَ ـ صَدْأً و صَدَّأً تَصْدِئَةً الشیءَ: کا زنگ دور کرنا۔ المِرآةَ: آئینہ کو صاف کرنا۔ أَصْدَأَهُ: کو گندا کرنا، فرسودہ کرنا، زنگ لگانا، مورچہ والا، جیسا بنانا۔ الصَّدَأ: زنگ، مورچہ۔ الصَّدِئ: زنگ آلود کہتے ہیں۔ رجع فلان صاغرًا صَدِئًا: وہ ذلیل و خوار لوٹا جبکہ رسوائی اور کمینگی کا ٹیکہ اس پر لگ چکا تھا۔ الصُّدْأَة: زنگ کا رنگ، زنگاری رنگ

۲۔ صَدِیَ ـَ صِدًا و صَدُوَ ـُ صَدَاةً الرجلُ: سیدھا کھڑا ہو کر دیکھنا۔ تَصَدَّى لَهُ: کے درپے ہونا۔

۳۔ رَجُلٌ صَدَاءٌ: نازک جسم آدمی۔

صَدِیَ ـَ صَدًا و صَدُوَ ـُ صَداءَةً: زنگ آلود ہونا یا ہوجانا، زنگ لگنا۔ صَدَّأَ ہ: کو زنگ آلود کرنا، کو زنگ لگانا، گھس دینا۔ صَدًا: زنگ کلونس، کالک کا دھبا۔ صَدِئ: زنگ آلود، گندا، پھٹا پرانا۔ مُصْدًا: زنگ آلود، زنگ سے ڈھکا ہوا۔

صدح - صَدَحَ ـَ صَدْحًا و صُدَاحًا الرجلُ او الطائرُ: آدمی یا پرندہ کا گانے میں اپنی آواز کو بلند کرنا صفت۔ صادِح و صَدَّاح صَیْدَح و صَیْدَاح و صَدُوح و صَیْدَحِیّ و مِصْدَح و مِصْدَاح۔ الصَّدَح جمع صِدْحَان: عَلَم: خالی جگہ، پتھریلی پہاڑی۔ شَیءٌ صَدَحٌ: سیاہ چیز۔ الصُّدْحَة والصُّدَحَة و الصَّدَحَة تعویذ کے طور پر استعمال کیا جانے والا منکا یا مہرہ۔

صَدَحَ ـَ صَدْحًا و صُدَاحًا: گیت گانا، گنگنانا، گانا۔ ـب: دھن بجانا، زمزمہ خواں ہونا۔ صَدَح: جھنڈا، علم، پرچم۔ صَدَحَات: نغمات موسیقی۔

صدر: ۱۔ صَدَرَ ـُ صَدْرًا و مَصْدَرًا عن المکان وعن الماء: جگہ یا پانی سے واپس ہونا۔ الی المکان: جگہ کی طرف جانا۔ الرجلُ عن كذا: کو سے واپس کرنا۔ صَدَّرَہُ: کو واپس کرنا۔ اَصْدَرَہ عن کذا: کو سے واپس کرنا۔ تَصَادَرُوا علی ماشاؤُوا: واپس آنا۔ الصدر: صادر کی جمع کا اسم پانی سے واپس آنے والے چوپائے، پانی سے واپسی، مسافر کی واپسی۔ الصادر (فا): واپس آنے والا، اس کا زیادہ اطلاق پانی سے واپس ہونے پر ہے۔ اس کا مقابل وارد ہے۔ یعنی پانی پر آنے والا اس سے ہے۔ ماله صادر و الاوارد: اس کے پاس کچھ نہیں۔ طریق صادِر: پانی سے واپسی کا راستہ۔ طریق واردٌ صادِرٌ: آنے جانے کا راستہ۔

۲۔ صَدَرَ ـُ صَدْرًا ہُ: کے سینہ پر مارنا۔ صُدِرَ: سینہ میں درد ہونا صفت مصدور۔ صَدَّرَہُ: کو صدر مجلس بنانا۔ ـ الکتابَ بكذا: تحریر کو کی سرخی دینا، کتاب کا دیباچہ لکھنا، کتاب کو کے ساتھ متعارف کرانا۔ الفرسُ: گھوڑے کا آگے بڑھنا۔ تَصَدَّرَ: صدر مجلس میں بیٹھنا کہتے ہیں۔ تَصَدَّر المجلسَ: وہ اگلی نشست پر بیٹھا یا بٹھایا گیا۔ سینہ نکال کر بیٹھنا۔ الفرسُ: گھوڑے کا آگے ہونا۔ الصَّدر ج صُدُور (ع ا) سینہ (کہتے ہیں فلان بعیدُ الصدر: فلاں شخص غیر مہربان ہے) ہر چیز کا سامنے سے اوپر کا حصہ، ہر چیز کا شروع (کہتے ہیں۔ أَخَذَ الشیءَ بصَدْرِہ: یعنی اس نے اس چیز کو شروع سے لیا)۔ چیز کا ٹکڑا۔ اَخذتُ صدرًا منه: میں نے اس کا ایک ٹکڑا لیا۔ الصدرُ الأعظم: وزیر اعظم۔ صدرُ القوم: قوم کا سردار۔ بناتُ الصدرِ: پریشانیاں، فکریں۔ ذات الصدر (طب): سینہ کی ایک بیماری۔ صُدُورُ الوادی: وادی کا بلند ترین حصہ، وادی کی سامنے کی جگہیں۔ الصُّدْرَة من الانسان (ع ا): سینہ یا سینے کا بالائی حصہ۔ الصُّدْرَة: واسکٹ۔ الصُّدْرِيَّة: واسکٹ۔ التصدیر: اونٹ کا تنگ۔ الصِّدار: صدری، اونٹ کے سینہ کا نشان۔ الصَّدارة: تقدم، صدر اعظم کا عہدہ (بنی عثمان کی حکومت میں) والصدیرة جمع صدائر: سینہ کا اوپر کا حصہ۔ الاصدر: مضبوط بڑے سینے والا۔ المُصَدَّر: چوڑے سینے والا، مضبوط سینہ والا (ح)، شیر، بھیڑیا، آگے بڑھنے والا گھوڑا۔ المَصْدُور (طب) سل کا مریض، جسے سینے میں تکلیف محسوس ہو۔

۳۔ صَدَرَ ـُ صُدُورًا الامرُ: واقع ہونا، پیدا ہونا۔ منه: سے ظاہر ہونا۔ عنه: سے پیدا ہونا، نتیجہ نکلنا۔ أَصْدر الامرَ: حکم جاری کرنا، کہتے ہیں فلانٌ يُورِدُ ولا يُصْدِر: یعنی وہ نہ تو کام شروع کرتا ہے اور نہ ہی اسے مکمل کرتا ہے۔ المَصْدَر جمع مَصادِر: نکلنے کی جگہ، جائے صدور، اسی سے ہے مصادر الافعال۔ کیونکہ مجرد افعال مشتقات کی اصل اور جڑ ہیں۔ رجلٌ مُصْدِر: کام مکمل کرنے والا شخص۔

۴۔ صَدَّرَ السلعةَ: مال برآمد کرنا۔ أصدر الرجلَ: کو لے جانا۔ التصدیر: (ملک کی مصنوعات) پیدا کردہ اشیاء کی دوسرے ممالک کو برآمد۔

۵۔ صادر علی الشیء وبه: کا اصرار کے ساتھ مطالبہ کرنا۔

۶۔ الأَصْدَران: کنپٹیوں کی دو رگیں۔ جاء یضرب أَصْدَرَیْهِ: وہ خالی آیا۔

صدر ـُ صُدُورًا من / عن: سے باہر نکلنا، کا نتیجہ ہونا، نکلنا، جاری ہونا، ظہور ہونا، پیدا ہونا، وجود میں آنا۔ ـ: شائع ہونا، جاری ہونا، نافذ ہونا (حکم قانون وغیرہ) ظہور میں آنا، چھپنا طبع ہونا (کتاب) باہر جانا

(ڈاک)۔ الی: کے پاس جانا۔ ـــــ: واقع ہونا، ہونا، عمل میں آنا۔ صدر عن الجدّ: سنجیدگی سے کام کرنا صدر عن ارادته: اپنے ارادہ پر عمل کرنا۔ صَدَّرَ ہ: کو بھیجا، ارسال کرنا، روانہ کرنا، برآمد کرنا، شائع کرنا (کتاب کو) دیباچہ لکھنا (کتاب کا)۔ ہ ب: کے ساتھ، کتاب کا تعارف کرانا، شروع کرنا۔ صَادَرَ ہ: کو گرفت میں لینا، قرق کرنا، ضبط کرنا۔ ہ: پر زور دینا، دباؤ ڈالنا، کو دبانا، کے راستہ میں رکاوٹیں ڈالنا۔ أَصْدَرَ ہ: کو بھیجنا، ارسال کرنا، برآمد کرنا، جاری کرنا (جیسے بونڈ بینک نوٹ وغیرہ) شائع کرنا (کتاب وغیرہ)، جاری کرنا، دینا (حکم وغیرہ) پاس کرنا۔ دینا (قانونی سزا وغیرہ) کہنا، بولنا ظاہر کرنا، اظہار کرنا (رائے وغیرہ کا) تَصَدَّرَ: بھیجا جانا، ارسال ہونا۔ -- ہ: کی صدارت کرنا، کا سربراہ ہونا، کی سربراہی کرنا، میں سامنے کی نشست حاصل کرنا۔ ل: کی مزاحمت کرنا، مخالفت کرنا، کے راستہ میں رکاوٹیں، کھڑی کرنا کے راستہ میں حائل ہونا۔ استصدر ہ (ای حکما) کسی قانونی فیصلہ یا سزا) کا باعث ہونا، حاصل کرنا۔ ـــــ (مرسوماً) آرڈیننس جاری کرنا۔ صَدْرٌ جمع صُدُور: سینہ، (مرد یا عورت کا) دل کے سامنے کا حصہ، اگلا حصہ، سامنا، ماتھا، حصہ، پہلی نحاف کاری، رہنما، قائد، کمانڈر، آغاز، شروع، ابتداء، ابتدائی عرصہ، شروعات، نیا سویرا۔ صدر الدار مجلس کا صدر۔ صدر رحبٌ: سخاوت فیاضی، کریم النفسی، فراخدلی، کشادہ، دلی، وسیع النظری، وسیع المشربی، روا داری۔ بے تعصبی: صاف دلی، غیر جانبداری، بے لاگ پن۔ صدر الاسلام: اسلام کا ابتدائی زمانہ، آغاز اسلام۔ صدرُ المکان: کمرہ کا سب سے پہلا حصہ۔ صدر النہار: سویرا، تڑکا، فجر، دن کا آغاز۔ ابو صدر لال چڑی۔ بنات الصدر پریشانیات، اندیشے۔ باب الصدر سامنے کا دروازہ۔ ذات الصدر: سینہ کی تکلیف، دل کا بنیادی حصہ، رازہائے سربستہ، بھید۔ رَحْبُ الصدر: فیاض، کریم النفس، فراخ دل، کشادہ دل وسیع النظر، آزاد خیال، شکوک سے آزاد، بے جھجک۔ رحیب الصدر بمعنی رَحْبُ الصدر ضَیِّقُ الصدر ب پر برہم، ناراض، غصے، غیر مطمئن، افسردہ دل، غمزدہ۔ منقبض الصدر اداس، دل شکستہ، غمگین، بددل، افسردہ، ناامید، مایوس، پژمردہ، دل شکستہ، پٹا ہوا، ہارا ہوا۔ مکانۃُ الصدر اولین مقام، پیش روی، برتری اولیت۔ واسع الصدر بمعنی رَحْبُ الصدر، صدراً من الزمان: کچھ عرصہ۔ فی الصدر پیش منظر میں۔ سخم بصدره: کو برہم کرنا، پریشان کرنا، دق کرنا، غصہ دلانا، برافروختہ کرنا۔ انشرح صدرُہُ: خوش ہونا، باغ باغ ہونا۔ صَدْرِیّ: سینہ کا۔ نَزْلَةٌ صَدْرِیَّةٌ: ورم زخرہ، نقمی ورم۔ صُدْرَہ: واسکٹ، گلکار، سینہ بند صدری، باڈی، چولی۔ صُدَیری و صُدَیْرِیَة جمع صدیریات: واسکٹ، صدری، بنیان، باڈی، چولی۔ صِدار بنیان، واسکٹ، باڈی، چولی۔ صَدارَة و صِدارَة: پیش روی، برتری، صدارت، چیئرمین شپ، پہلا مقام، افضلیت، تفوق، وزارت عظمیٰ، وزیراعظم کا منصب، چانسلری یا مقام و درجہ۔ مَصْدَر جمع مصادر: نقطہ آغاز، نقطہ ابتداء، اصل منبع، سرچشمہ، مصدر، اسم فعل، مطلق مفعول۔ تصدیر: بھیجنا، ارسال کرنا، برآمد کرنا، برآمد، دیباچہ، پیش لفظ (کتاب کا) اجراء۔ مُصادرة: گرفت کرنا، ضبط کرنا۔ اصدار: برآمد کرنا، برآمد، اجراء، جاری کرنا، شائع کرنا، ایڈیشن، نشرواشاعت۔ مَصْرِفُ الاصدار: بنک اجراء۔ استصدار: جاری کرنا۔ صادِر: باہر جانے والا، نکلنے والا، جاری ہونے والا، ظہور ہونے والا، وجود میں آنے والا، جاری شدہ، شائع شدہ، برآمد کرنا، برآمد، پیداوار۔ الصادرات: برآمدات، برآمدی سامان، اشیائے برآمد۔ مصدور: سینہ کی تکلیف میں مبتلا، دق میں مبتلا۔ مُصَدِّر: تاجر برآمد، برآمد کنندہ جمع مُصَدِّرُون

صدع ۱۔ صَدَعَ - صَدْعًا الشیءَ: کو پھاڑنا مگر جدا نہ کرنا یعنی میں درز ڈالنا کو تڑانا۔ ـــــ القومَ: قوم میں تفریق ڈالنا۔ الامرَ: کو ظاہر کرنا۔ بالحق: حق کا کھلے طور سے اظہار کرنا۔ ـــــ الامرَ بالحق: کا حق سے فیصلہ کرنا۔ ـــــ صُدُوعًا الفلاةَ او النہرَ: صحرا یا دریا یا عبور کرنا۔ صَدَّعَ الشیءَ: کو پھاڑنا۔ ـــــ الفلاةَ او النہرَ: بیابان یا دریا عبور کرنا۔ تَصَدَّعَ القومُ: لوگوں کا متفرق ہونا۔ الشیءُ: پھٹنا کہتے ہیں۔ تصدعت الارضُ بالنبات: یعنی زمین پودوں کے نکلنے کی وجہ سے پھٹ گئی۔ اِنْصَدَعَ الشیءُ: پھٹنا۔ کہا جاتا ہے: انصدعت الارضُ بالنبات: زمین پودوں کے نکلنے کی وجہ سے پھٹ گئی۔ ـــــ الصباحُ: صبح کا روشن ہونا۔ الصادِع (فا) قاضی۔ صبحٌ صادِعٌ: روشن صبح۔ الصَّدْع (مص) جمع صُدُوع: دراڑ، پھٹن۔ الصِّدْع: دو حصوں میں پھٹی ہوئی چیز کا ایک نصف۔ لوگوں کا ایک گروہ۔ الصَّدْعَة جمع صَدَعات: صدع کا اسم مرة کہتے ہیں: رایتُ بینهم صَدَعات: میں نے لوگوں میں خواہشات اور آراء میں اختلاف دیکھا۔ أَصْلِحوا ما فیکم من الصدعات: اپنے آپس کے اختلافات کو دور کرو، متحد ہو جاؤ اور فرقہ فرقہ نہ ہو۔ الصِّدْعَة جمع صِدَع: بکریوں کا ریوڑ، دوبرابر ٹکڑوں میں پھٹی ہوئی چیز کا نصف۔ الصَّدِیع: زرہ کے نیچے پہننے کا کپڑا۔ جمع صُدُع: زرہ کے نیچے پہننے کے کپڑے، پھٹا ہوا، صبح، پھٹا ہوا کپڑا۔ التصداع: تفریق۔

۲۔ صَدَعَ - صَدْعًا فلانًا: کا قصد کرنا (اسکی فیاضی کی وجہ سے) ـــــ فی الامر: کام کر ڈالنا۔ فی المکان: گزرنا (جگہ میں) کہتے ہیں: ھذا الطریق یصدع فی ارض کذا: یعنی یہ راستہ اس زمین سے گزرتا ہے۔ ـــــ صُدُوعًا اللیلَ: رات کو چلنا۔ تَصَدَّعَت الارض بہ: وہ شخص فرار ہو کر زمین میں کہیں گم ہو گیا۔ جبلٌ صادِعٌ: لمبائی میں پھیلا ہوا پہاڑ۔ سبیلٌ صادِعٌ و وادٍ صادِعٌ: زمین میں پھیلا ہوا راستہ یا پھیلی ہوئی وادی۔ المَصْدَع جمع مَصادِع: سخت زمین میں نرم راستہ۔

۳۔ صَدَعَ - صُدُوعًا الی کذا: کی طرف جھکنا، مائل ہونا۔ ہ عن کذا: کو سے روکنا، منع کرنا۔ رجلہ کا پاؤں پھسلنے سے موچ آ جانا (عام زبان میں) انصدع ت رجُلُہ: پاؤں میں موچ آ جانا۔

۴۔ صُدِعَ و صُدِّعَ: کو دردسر لاحق ہونا۔ صفت مصدوع۔ الصُّداع: سر کا درد۔

۵۔ صَدَّعَ خاطِرَہ: کو ضرورت پوری کرنے کی تکلیف دینا۔ (عام بول چال)

۶۔ الصَّدْع: چھریرے بدن کا آدمی، مضبوط جوان، کہتے ہیں۔ الناسُ علیهم صَدْعٌ واحد: لوگ انکی عداوت پر متفق اور مجتمع ہیں۔ الصَّدْعُ: دراڑ، پھٹن۔ صَدَعُ الحدید: لوہے کا زنگ۔ المِصْدَع: چوڑا پھل کہتے ہیں: خطیبٌ مِصْقَعٌ مِصْدَعٌ: بلیغ خطیب۔

صَدَعَ - صَدْعًا ہ: کو پھاڑنا، جدا کرنا، کاٹ ڈالنا، میں دراڑ ڈالنا، کو توڑنا، میں دراڑوں کا باعث ہونا، رکاوٹ دور کرنا (مشکلات اور رکاوٹوں) پر غالب آنا، کو دور کرنا، پر قابو پانا۔ صدع بالحق: حق کا برملا اظہار کرنا۔ صدع بامر: کسی حکم کی تعمیل کرنا، پر عمل کرنا۔ صُدِعَ: کو سردرد ہونا۔ صَدَّعَ ہ: کو سردرد میں مبتلا کرنا۔ خاطرہ: کو جان بوجھ کر چھیڑنا، دق کرنا، ستانا، پریشان کرنا۔ صُدِّعَ: کو دردسر ہونا۔ تَصَدَّعَ: پھٹنا، جدا ہونا، ٹوٹنا، دراڑ آنا، ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔ تُصُدِّعَ: چکرانا، تھرتھرانا، ہلنا۔ تصدع عن: سے الگ ہونا، علیحدگی اختیار کرنا۔ اِنْصَدَعَ: پھٹنا، جدا ہونا، ٹوٹنا، دراڑ پڑنا، غیر مہذب انداز میں تشریح کیا

جانا، صحیح ہونا۔صَدْع جمع صُدُوع: شگاف، درز، دراڑ، تڑاقا، ٹوٹنا۔صُداع: دردسر۔مصدوع: دراڑ، درز یا شگاف دار، ٹوٹا ہوا۔

صدغ: ا۔صَدَغ۔یَصْدَغُ صَدْغًا ہٗ عن الامر: کو سے ہٹانا، موڑنا۔ ہٗ: کی کجی درست کرنا۔صَدَغًا و صُدُوغًا الی الشیء: کی طرف مائل ہونا، جھکنا۔صَدُغَ صَدَاغَۃً الرجُل: کمزور ہوجانا۔الصَدَغ: ٹیڑھاپن، کجی، جھکاؤ۔الصدیغ: کمزور۔

۲۔صَدَغَ۔یَصْدَغُ ہٗ: کے کندھے سے کندھا ملا کر چلنا۔ــــ صُدِغَ: کی کنپٹی میں درد ہونا۔صادَغ ہٗ: کے شانے سے شانہ ملا کر چلنے میں مقابلہ کرنا۔الصُدْغ جمع صداغ: (ع ا) کنپٹی پر لٹکنے والے بال، کنپٹی۔الصِداغ: کنپٹی پر نشان۔الصَدِیغ: تین دن کا بچہ۔الاصدغان: کنپٹی کے نیچے کی دو رگیں۔المِصْدَغَۃ: تکیہ۔بعیرٌ مُصَدَّغٌ و مَصْدُوغ: کنپٹی پر نشان زدہ اونٹ۔

۳۔صَدَغَ۔یَصْدَغُ النملۃَ: چیونٹی کو مار ڈالنا۔

صدف: ا۔صَدَفَ۔یَصْدِفُ صَدْفًا و صُدُوفًا: پھر جانا، جھکنا۔صَدْفًا عنہ: سے اعراض کرنا، کترانا۔فلانًا: کو پھیر دینا، ہٹانا۔صَدِفَ۔یَصْدَفُ صَدَفًا: نزدیک نزدیک رانوں اور دور دور، سموں والا ہونا۔اصدف ہٗ عنہ: کو سے پھیر دینا، ہٹا دینا۔تَصَدَّفَ عنہ: سے اعراض کرنا، کترانا۔الصَدَف: طرف، کنارہ، جانب، پہاڑ کا کنارہ۔ــــ فی الخیل: گھوڑوں کی رانوں کے درمیان کی نزدیکی اور سموں کا بعد۔الصُدُف و الصُدَف والصَدُف: پہاڑ کا کنارہ۔الصَدَفَۃ: طرف کنارہ۔فرس اَصْدَف: وہ گھوڑا جس کی رانوں کے درمیان نزدیکی اور سموں میں فاصلہ ہو۔الصَدُوف: بہت اعراض کرنے والا، بہت کترانے والا، گندہ دہن۔المَصْدُوف: (مفع) مستور، پردہ میں چھپا ہوا۔

۲۔صَدَفَ۔یَصْدُفُ صُدُوفًا و صُدُفًا ہٗ (عند العامہ): سے اتفاقیہ مڈبھیڑ ہونا۔صادَفَ ہٗ: سے ارادۃً اور اتفاقًا ملنا۔تَصَدَّفَ: تعرض کرنا۔ــــ الامرُ عند العامۃ: مطابق ہونا۔تَصادفا: باہم ملاقات کرنا۔الصُدْفَۃ جمع صُدَف: اتفاق۔

۳۔الصَدَف واحد صَدَفَۃ جمع اصداف: سیپی۔الاصداف: سمندر کی لہریں۔صَدَفَۃُ الاُذن: (ع ا) کان کا جوف۔الصَدَفِیَّات: (ح) پانی میں رہنے والے جانور جن کی ہڈیاں نہیں ہوتیں۔

⊙ صدف۔یَصْدُفُ صُدُفًا و صُدُوفًا: اتفاقیہ ہونا۔صادف ہٗ/ھ: کو پانا۔ہٗ/ھ: سے ملنا۔ ہٗ: سے اتفاقًا، غیر متوقع طور پر ملنا۔ہٗ/ھ: کو اتفاق سے پانا، سے ٹکرا جانا، مڈبھیڑ ہونا۔ھ: سے متفق یا موافق ہونا، اتفاقًا کے ساتھ ہی ہونا، بیک وقت ساتھ ساتھ ہونا، ایک ساتھ ہونا۔کسی متعین تاریخ کو پڑنا۔صادف أن: اتفاق سے ہوا یہ کہ۔صادف الاستحسانَ: کا پسندیدگی سے استقبال کیا گیا۔کو پذیرائی ملی۔صادَفَ محلّہ: کو آسانی سے پالینا، کشادہ ہونا، آرام دہ ہونا، مناسب، برمحل اور بروقت ہونا۔تصادف: اتفاقًا ہونا۔صُدفۃً: اتفاقًا۔بالصُدفۃ او بطریق الصُدفۃ: اتفاقًا۔مُصادَفَۃً: اتفاقًا۔مصادفٌ ل: کے برابر، کے متوازی، کے مطابق، موافق (جیسے ۴ جنوری مطابق ۴ کانون الثانی۔الرابع من ینایر المصادف للرابع من کانون الثانی)

صدق: ا۔صَدَقَ۔یَصْدُقُ صِدْقًا و صِدْقًا و مَصْدُوقَۃً و تَصداقًا: سچ بولنا۔فی وعدہ او وعیدہ: وعدہ پورا کرنا، دھمکیاں پوری کرنا۔ہٗ النصیحۃ او المحبّۃَ: کو بےلوث نصیحت کرنا، سے بےلوث محبت کرنا۔ــ ہٗ الحدیثَ: کو سچی اطلاع دینا۔صدَّقَ ہٗ: کو سچا ٹھہرانا، سچا سمجھنا۔صادَقَ صِداقًا و مُصادَقَۃً ہٗ: کا دوست ہونا۔ہٗ المودّۃَ: سے خالص دوستی کرنا۔تَصادَقا: ایک دوسرے سے دوستی کرنا۔الحدیثَ او المودّۃَ و فیھما: ایک دوسرے سے سچی بات کرنا اور سچی دوستی رکھنا۔الصَدْق جمع صُدْق و صُدُق و صَدْقون م صَدْقَۃ جمع صَدْقات: کامل شے کہتے ہیں۔رجُلٌ صَدْقُ اللقاء والنظر: ملنے اور دیکھنے میں کامل شخص۔الصِدْق: سچ (کہتے ہیں ھو رجلُ صِدْق و صدیقُ صِدْق: وہ سچا مرد اور دوست ہے) سنجیدگی، متانت۔نیۃٌ صادِقَۃٌ: خالص نیت۔الصَداقَۃ: سچی دوستی۔الصَدُوق جمع صُدُق و صُدُق: ہمیشہ سچ بولنے والا۔الصَدِیق جمع اَصْدِقاء و صُدَقاء و صُدقان جج: اَصادِق م صَدِیقَۃ: پیارا دوست۔مثل ہے صدیقک من صَدَقَکَ لامن صدَّقَک: دوست وہ ہے جو آپ سے سچ بولے وہ نہیں جو آپ کو سچا ٹھہرائے۔الصِدِّیق جمع صِدِّیقون: بہت سچ بولنے والا، سچائی میں کامل، عمل سے اپنی بات کو سچا کر دکھانے والا، بڑا نیک ہمیشہ سچا سمجھنے والا، حضرت ابوبکرؓ کا لقب جو خلفاء راشدین میں سے تھے۔التصدیق: (مص) تصدیق کرنا، تصدیق، توثیق۔کہتے ہیں اگر علم حکم سے خالی ہو تو تصور ہے ورنہ تصدیق، اسکی وضاحت یوں ہوگی کہ مثلاً ہم کسی جانور کی طرف دیکھیں اور یہ حکم نہ دیں کہ وہ جانور ناطق ہے یا غیر ناطق تو یہ دیکھنا تصور کہلائے گا لیکن اگر ہم فیصلہ دیں کہ جانور ناطق ہے یا ہنہنانے والا ہے تو ایسا دیکھنا تصدیق کہلائے گا۔عند المتکلمین والمنطقیین: قابل تصور علم کی ایک قسم جسے بعض علم بھی کہتے ہیں۔المِصْداق: جو چیز یا جو شخص کسی شخص کی سچائی کا گواہ ہو۔المَصْدُوقۃ (مص) سچائی۔

۲۔صَدَقَ۔یَصْدُقُ صَدْقًا و صِدقًا و مَصْدُوقَۃً و تَصداقًا فی الحملۃ: حملہ میں بہادری دکھانا۔کہتے ہیں۔صَدَقَ القتالَ و صدق فلانًا القتالَ: اس نے سخت جنگ کی اور سے سخت جنگ کی۔الصَدْق: (مص) جمع صُدْق و صُدُق و صَدْقون م صَدْقَۃ جمع صَدْقات: سیدھا ٹھوس نیزہ وغیرہ کہتے ہیں۔رمحٌ صَدْقٌ و قناۃ صَدْقۃ: سیدھا ٹھوس نیزہ۔(رمح و قناۃ بمعنی نیزہ)۔الصِدْق: سختی، مضبوطی۔تمرٌ صادِقُ الحلاوۃِ: بہت شیریں کھجور۔حملۃٌ صادقۃ: سخت حملہ۔المَصْدَق: کہتے ہیں۔انہ ذو مَصْدَق او ذو مِصْدَق: وہ بہادر جنگجو ہے یا تیز دوڑنے والا ہے وغیرہ۔

۳۔صادَقَ علی الشیءِ: کو منظور کرنا، کی اجازت دینا (عام بول چال)۔الصادقۃ: کہتے ہیں۔فعلہ غبَّ صادِقۃٍ: یعنی اس نے یہ کام معاملہ واضح ہونے کے بعد کیا۔

۴۔أَصْدَقَ الابنۃَ: بیٹی کا مہر مقرر کرنا۔الصَدُقَۃ و الصُدْقۃ و الصَدْقَۃ و الصُدُقۃ و الصَداق و الصِداق جمع صُدُقات و صُدُق: عورت کا مہر۔

۵۔تصدَّق: خیرات دینا۔علی الفقیر بکذا: غریب کو کوئی چیز بطور خیرات دینا۔الصِدْق: فضیلت، صلاح۔الصَدَقَۃ جمع صَدَقات: خیرات۔

⊙ صدق۔یَصْدُقُ صُدْقًا و صِدقًا: سچ کہنا، سچ بولنا، مخلص ہونا۔صدق ہ عن: کو کے بارے میں حقیقت بتانا۔صَدَقَ۔یَصْدُقُ صُدْقًا و صِدقًا: سچا ثابت ہونا، صحیح نکلنا، صحیح ثابت ہونا۔ــــ علی: پر بالکل فٹ ہونا، منطبق ہونا، صادق آنا۔صدق وعدہ او صدق فی وعدہ: وعدہ پورا کرنا۔صدقہ النصیحۃَ: کو مخلصانہ مشورہ دینا۔صدقہ الحُبَّ: سے سچی مخلصانہ محبت کرنا، بےلوث محبت کرنا۔صدَّقَ ہٗ/ھ: کو قابل یقین سمجھنا۔ھ: کو سچا سمجھ کر قبول کرنا۔ہٗ/ھ: پر یقین کرنا، کو باور کرنا، پر یقین کرنا، پر اعتماد کرنا۔ھ: کو صحیح سمجھنا، کی صحت کا اعلان کرنا، کے صحیح یا قابل یقین ہونے کا اعلان کرنا۔ب: پر یقین کرنا۔علی: کی منظوری دینا، کی اجازت دینا، پر رضامندی ظاہر کرنا، کو ماننا، ہاں

کہنا، کو پسند کرنا، پسندیدگی کی نظر دیکھنا، کو منظور کرنا، کی تصدیق کرنا، توثیق کرنا کا ثبوت مہیا کرنا، کے لئے حقائق پیش کرنا۔لا یُصدَقُ: نا قابل یقین، نا قابل اعتماد، غیر معتبر، نا قابل اعتبار۔صدق او کذب: مانو یا نہ مانو۔صادَقَ ہُ: سے دوست کا سا سلوک کرنا، سے دوستی رکھنا، کا دوست ہونا یا بن جانا، سے دوستی کا حق ادا کرنا۔علی: پر اپنی منظوری دینا، کو منظور کرنا، ماننا، اجازت دینا، منظوری دینا، پر رضامندی ظاہر کرنا، پسند کرنا، کو پسندیدگی کی نظر سے دیکھنا، کی تصدیق کرنا، کا ثبوت مہیا کرنا، کے لئے حقائق پیش کرنا۔— علی: (دستخطوں وغیرہ کی) تصدیق کرنا۔صدَّق ھا: کا حق مہر مقرر کرنا۔تصدَّق علی: (کو) خیرات دینا۔علی ب: کو بطور خیرات کچھ دینا، کو بطور عطیہ کچھ دینا۔صِدقًا: خلوص سے، واقعی، درحقیقت، حقیقتاً۔صدقة جمع صدَقات: خیرات۔خیراتی ٹیکس۔صدقة الفطر: صدقہ فطر۔صَداق و صِداق جمع صُدُق و اَصدِقَة: مہر۔صَداقة جمع صَداقات: دوستی۔اَصدَقُ برهان علی: کا انتہائی قابل اعتماد یا بہترین ثبوت۔اَصدَق صدیق: انتہائی وفادار یا بہترین دوست۔مِصداق: تصدیق، توثیق، کسوٹی، معیار۔سُرعةُ التصدیق: خوش اعتقادی۔سریع التصدیق: خوش اعتقاد۔ضعیف الاعتقاد۔مُصدَّق: قابل یقین، قابل اعتماد۔غیر مُصدَّق: نا قابل یقین۔مُصدَّق علیه رسمیا: قانونی صورت دیا ہوا، جائز قرار دیا ہوا، سرکاری طور پر تصدیق شدہ۔

صدم: اصدَم ـِ صَدمًا ہُ: کو دفع کرنا، دھکیلنا، ہٹانا، کہتے ہیں صَدَمَہُ امرٌ شدیدٌ: ایک سخت معاملہ اس پر آپڑا۔صدَمَتْہُ حُمَیّا الکأس: اسے شراب سے نشہ چڑھ گیا۔صادَمَ مُصادَمَةً ہُ: کو مارنا۔تصادَمَ و اصطَدَمَ الفارسان: شہسواروں کا ایک دوسرے کو مارنا اور ایک دوسرے کے خلاف مقابلہ میں حصہ لینا۔الصَّدمة: صدم کا اسم مرة: ایک دھکا ایک دفعہ کہتے ہیں صرعَہُ بصدمة: اس نے اسے ایک دفعہ یا ایکی دھکے میں پچھاڑ دیا۔اعطاہ رزقَ شهرین صَدمَةً: اس نے اسے دو مہینوں کی روزی ایک ہی مرتبہ دیدی۔رجلٌ مِصدَمٌ: جنگجو بہادر آدمی۔

۲-الصِّدام: (طب) جانوروں کی سر کی ایک بیماری کا نام۔الصَّدمَتانِ و الصَّدمتان: پیشانی کے دونوں جانب۔الاُصدَم: وہ شخص جس کی پیشانی کے دونوں جانب سے بال اڑ گئے ہوں۔

(ج) صَدَم ہ / ھ: سے ٹکرانا سے متصادم ہونا۔(موٹر، کار وغیرہ کا)۔صُدِمَ ب: (ٹرین کا کار سے) ٹکرانا، سے ٹکر ہونا۔صادَمَ ہ / ھ: سے ٹکرانا، متصادم ہونا، سے مزاحمت کرنا، کی مخالفت کرنا، سے لڑنا، کا مقابلہ کرنا۔صُدِمَ ب: سے سخت دکھ پہنچنا، تکلیف ہونا۔تصادَمَ: ٹکرانا (گاڑیوں کا) مڈھبیڑ ہونا۔(فوجوں کا) اختلاف ہونا، متصادم ہونا (مختلف آراء کا)۔اِصطَدَمَ مع / ب: سے ٹکرانا، پر چڑھ دوڑنا۔اصطدم ب: سرنگ وغیرہ سے ٹکرا جانا۔ب: (غلطیوں پر) ناراض ہونا، پر کے خلاف احتجاج کرنا، کی وجہ سے ناکام ہو جانا۔صَدمَة جمع صَدَمات: دھکا، ریلا، جھٹکا، ہچکولا، ٹکر، تصادم، صدمہ، گھونسا، مکا، ضرب، چوٹ، ہنگامہ، ہلچل، گڑبڑ، رکاوٹ، مشکل۔صِدام: ٹکر، ٹکراؤ، گرنا، ٹوٹنا، ناکامی۔صدام وجدانی: دماغی، ذہنی، نفسیاتی نقاہت۔مصادَمة جمع مصادمات: ٹکر، ٹکراؤ، تصادم۔تصادم: ٹکر، ٹکراؤ، برہمی، پریشانی، ہنگامہ، ہلچل، گڑبڑ، اضطراب (نفسیاتی) صدمہ۔اصطدام: ٹکراؤ، برہمی، پریشانی، نفسیاتی صدمہ۔

صدا: صَدا ـُ صَدوًا و صَدّی بیدیه: دونوں ہاتھوں سے تالی بجانا۔

صَدِی: اِصدَیَ ـَ یَصدَی صَدًی: سخت پیاسا ہونا۔ صفت صَدٍ و صادٍ و صَدیان م صَدیا و صادِیة جمع صَوادٍ: کہتے ہیں انا صَدیانٌ الی حَدیثکلی احشاء صَوادٍ الیك: مجھے تمہاری باتیں سننے کی سخت خواہش ہے۔الصَّدی جمع اَصداء: سخت پیاس۔

۲-صَدِیَ یَصدَی صَدًی الشیءُ: لمبا ہونا، طویل ہونا۔

۳-صَدّی تَصدِیَةً بیدیه: دونوں ہاتھوں سے تالی بجانا۔اَصدَی اصداءً: مرنا۔ الجبلُ: پہاڑ کا گونجنا۔الصَّدی جمع اَصداء: صدائے بازگشت۔ (اسی سے ہے اسرعُ من رجع الصدی: وہ صدائے بازگشت سے بھی زیادہ تیز ہے)۔انسانی لاش کہتے ہیں هم الیومَ اعداء وهم غداً أصداء: وہ آج دشمن ہیں کل لاشیں ہوں گے۔یعنی مر جائیں گے۔صَمَّ صداہ: وہ ہلاک ہو گیا گویا کچھ نہیں سنتا کہ جواب دے۔اَصمَّ اللّٰہُ صداہ: اللہ اسے ہلاک کرے)۔دماغ، سر میں جو کچھ بھرا ہوا ہے۔(ح): ایک بڑے سر کا الو جو تاریک ویرانوں میں رہتا ہے۔اسے ہامہ بھی کہا جاتا ہے۔عربوں کا خیال تھا کہ جس مقتول کا بدلہ نہ لیا جائے اس کے سر سے ایک الو پیدا ہوتا ہے جو اس کے سر پہ کہتا رہتا ہے مجھے پلاؤ، مجھے پلاؤ، تا آنکہ اس کے قاتل کو قتل کر دیا جائے۔

۴-صادَی مُصاداةً ہُ: کا مقابلہ کرنا، کے گرد چکر لگانا، کو چھپانا۔تَصدَّی لہ: کے درپے ہونا، سامنے آنا۔للامر: کسی معاملہ کے لئے متوجہ ہونا۔الصَّدی جمع أَصداء: تعرض کہتے ہیں منعت صداہ: اس کا تعرض روک دیا گیا۔

(ج) أصدی: گونجنا واپس مرتعش ہونا۔تَصدّی ل / الی: میں مشغول رہنا، لگا رہنا، کی طرف متوجہ ہونا، کو تن دہی سے کرنا، کو اپنے سر لینا، کی ذمہ داری لینا، کا بیڑہ اٹھانا، کا آغاز کرنا۔ل: کی مخالفت کرنا، مزاحمت کرن، کا توڑ کرنا، کا دفعیہ کرنا، کو دشمن بنانا، بیری بنانا، کی راہ میں رکاوٹیں ڈالنا، کے راستہ میں حائل ہونا۔تَصدِیَة: تالی بجانا۔

صرّ: ۱-صَرَّ ـُ صَرًّا الصُّرَّةَ: تھیلی کا منہ باندھنا۔الدراهمَ فی الصُّرَّة: درہموں کو تھیلی میں رکھنا۔الناقةَ و بالناقة: اونٹنی کے تھن باندھنا تا کہ اس کا بچہ دودھ نہ پی سکے۔الصارّ (فا)۔شجر صارّ: گنجان درخت۔الصارّة جمع صوارُّ: صار کا مونث۔الصِّرّ (ت): تھیلی میں بند رقم جو مختلف اداروں کو بھیجی جاتی ہے۔الصَّرَّة: ترش روئی۔الصُّرَّة جمع صُرَر: تھیلی، بٹوہ۔الصِّرار جمع أصِرَّة: اونٹنی کے تھن باندھنے کی ڈوری۔الصَّرّار: صار کا اسم مبالغہ۔الصَّریرة جمع صَرائر: تھیلی میں رکھے ہوئے درہم۔المِصَرُّ: بٹوہ۔المَصار: آنتیں۔المَصرور (مفع): بندھا ہوا قیدی۔

۲-صَرَّ ـُ صَرًّا الفرسُ أذُنَهُ و باذُنِه: گھوڑے کا سننے کے لئے کان کھڑے کرنا۔صَرَّر أذُنَهُ: سننے کے لئے کان کھڑے کرنا۔ت الناقةُ: اونٹنی کا آگے بڑھنا۔أَصَرَّ الفرسُ أذُنَهُ و باذُنِه: گھوڑے کا سننے کے لئے کان کھڑے کرنا۔السنبلُ: خوشوں کا خار نکالنا۔الصَّرَر: جس کا واحد صَرَرَة: ہے۔بالیاں جو اپنے خار نکال رہی ہوں۔

۳-صَرَّ ـِ صَرًّا و صَریراً الشیءُ: چوں چوں کرنا۔الرجلُ: زور سے چلانا۔ت الأذُنُ: کان بجنا۔ریح صِرٌّ: سخت آواز والی ہوا۔الصَّرَّة: شور و غل، چیخ و پکار، جنگ یا گرمی وغیرہ کی شدت۔الصِّرَّة: زور کی چیخ۔صَرّار اللیل: (ح) جھینگر۔الصَّرّارة: (ح) سانپ کھانے والا ایک قسم کا عقاب۔ابو صُوَیّ: کے نام سے معروف ہے۔

۴-صَرَّ ـِ صَرًّا و صَریراً الرجلُ: پیاسا ہونا، پیاس لگنا۔الصارّة جمع صَوارّ: پیاس۔

۵۔ صُرَّ النبات: پودے کو ٹھنڈی ہوا کا مار جانا۔ الصِّرّ و الصِّرَّة: ٹھنڈ۔ ریحٌ صِرٌّ: سخت ٹھنڈی ہوا۔

۶۔ اَصَرَّ علی الامر: پر جما رہنا، اصرار کرنا، اکثر برے معنی میں مستعمل ہے۔ کہتے ہیں۔ اَصَرَّ علی الذنب: وہ گناہ سے نہیں ٹلا۔ صِرّیٰ: کہتے ہیں۔ ھی منی صِرّیٰ: وہ میرا پختہ ارادہ ہے۔ یمینٌ صِرّیٰ: پختہ قسم۔ الصَّرُور و الصارُور و الصَّرُورِیّ و الصارُورِیّ: کنوارا یا جس نے حج نہ کیا ہو۔ الصَّرارة و الصَّرُور و الصَّارُورة و الصَّارُوراء: جس نے حج نہ کیا ہو یا شادی نہ کی ہو۔ واحد اور جمع دونوں کے لئے آتا ہے۔

۷۔ صارَّ مُصارَّةً علی کذا: کو پر مجبور کرنا۔

۸۔ الصَّرَّة: جماعت، گروہ، تعویذ کے مہرے۔ الصارّة جمع صَوارّ: ضرورت، حاجت۔ الصِرار جمع اَصِرَّة: بلند جگہ جہاں پانی نہ چڑھ سکے۔ الصَّرارِیّ جمع صَرارِیون: ملاح۔

۹۔ صَرَّ صَرَّ الصُّرَدُ او الصقرُ: لٹورے یا شکرے کا آواز نکالنا۔ الرَّجُلُ: زور سے چلانا۔ الصَّرصَر: (ح) مرغ۔ من الریاح: تیز چلنے والی ہوا یا بہت ٹھنڈی ہوا۔ ــــ والصُّرصُر جمع صَراصِر والصُّرصور جمع صَراصِیر: (ح) جھینگر۔

۱۰۔ صَرصَرَ الشیءَ: چیز کے منتشر اطراف کو جمع کرنا۔

۱۱۔ الصُّرصُور: کشتی۔

صَرَّ ـ صَرًّا و صَرِیراً: (جھینگر کا) چیں چیں کرنا، چوں چوں کرنا، چہچہانا۔ (دروازہ کا) چرچرانا، چیخنا، چوں چوں چیں کرنا، چڑ چڑ کرنا، ناگوار شور کرنا، ناگوار آواز پیدا کرنا، خراش کی آواز دینا، دانت پیسنا، دانت کٹکٹانا، دانت بجانا۔ -- ہ: کا تسمہ باندھنا، کو رسی سے جکڑنا، باندھنا، کی مشکیں کسنا۔ ــــ ہ فی ہ: روپیہ پیسہ بٹوہ میں دھکیلنا یا رکھنا۔ ــــ ہ/ ب: کان کھڑے کرنا۔ صُرَّة جمع صُرَر: روپیہ پیسہ رکھنے کی تھیلی، بٹوہ، پلندا، گٹھری، گٹھر، پوٹلی، پیکٹ، ڈبیہ، بقچہ، پارسل۔ الصُّرَّة یا صُرَّة الحرمین: فنڈ جو مختلف اسلامی ممالک حج کے قافلہ کے ساتھ بھیجا کرتے تھے تاکہ مکہ معظمہ اور مدینہ کے غریبوں میں تقسیم کیا جائے، آج کل یہ فنڈ مصر اور تونس کی طرف سے بھیجا جاتا ہے۔ امین الصرة: صرہ کا متولی جو اسکی سپردگی کا ذمہ دار ہے۔ صُرَّة النقود: بھیجی ہوئی رقم۔ صریر: چہچہانا۔ چوں کرنا، چیں چیں کرنا، ناگوار آواز سے چیخنا، چڑ چڑ کرنا۔ صَرار یا صرار اللیل: جھینگر۔ صریرة: بٹوہ میں رکھے ہوئے سکے۔ اصرار علی: پر ثابت قدمی، استقلال، مستقل مزاجی، اصرار۔ سَبْقُ الاصرار: پہلے سے ہی قائم کردہ سوچ سمجھ، دانستگی، ضد، خود رائی، خود سری، سرکشی۔ مُصِر: پڑا ہوا، جما ہوا، مُصِرّ: پختہ ارادہ کئے ہوئے، باعزم۔ الصِّرب: صربیا، صرب، صربیا والے، صرب باشندے۔ صِربی: صربیا کا۔

صرب: ۱۔ صَرَبَ ـِ صَرْبًا: کاٹنا، دودھ کو ترش بنانا۔ پیشاب یا دودھ کو روکنا۔ الصبیُّ: بچہ کا کئی دن پیشاب نہ کرنا۔ صَرِبَ - صَرَبًا اللبنُ: دودھ کا تھنوں میں جمع ہونا۔ صَرَّبَ: نہایت ترش دودھ کھانا یا پینا۔ اِصْطَرَبَ اللبنَ فی الوطب: دودھ کو ترش کرنے کے لئے برتن میں تھوڑا تھوڑا کر کے جمع کرنا۔ الصَّرْبُ و الصَّرَب: بہت ترش دودھ واحد صَرْبَة و صَرَبَة۔ الصِّرب: غریب عربوں کے تھوڑے سے گھر۔ الصَّرِیب جمع صُرُب: ترش دودھ۔ المَصْرُوب (مفع): جمع کیا ہوا کھٹا دودھ۔ المِصْرَب جمع مَصارِب: وہ برتن جس میں دودھ جمع کیا جاتا ہے۔

۲۔ صَرَبَ ـِ صَرْبًا: کمانا۔ أَصْرَبَ الیه مالا: کو مال دینا۔

۳۔ اِصرأبَّ الشیءُ: چیز کا صاف اور چکنا ہونا۔

۴۔ الصَّرْبُ و الصَّرَب واحد صَرْبَة و صَرَبَة: سرخ گوند، ببول کا گوند۔

صرج: صَرَّجَ الحوضَ: حوض کو چونا مٹی ملا کر بنانا۔ الحوض بالنورة: حوض پر چونے کی قلعی کرنا۔ الصاروج: چونا مٹی ملا ہوا (فارسی)

صرح: ۱۔ صَرَحَ ـَ صَرْحًا الامْرَ: کو ظاہر کرنا، واضح کرنا۔ صَرُحَ ـُ صَراحَةً و صُرُوحَةً: صاف ہونا، خالص ہونا، واضح ہونا صفت صریح جمع صُرَحاء م صَرِیحَة اسی سے ہے۔ رجُلٌ صریحُ النسب: خالص نسب والا آدمی۔ جاءَ بنو فلانٍ صریحة: بنو فلاں آئے، جن (کے نسب) میں دوسرے لوگ گڈ مڈ نہیں ہوئے۔ صَرَّحَ الامْرَ: کو واضح کرنا، ظاہر کرنا۔ الامرُ: واضح ہونا، ظاہر ہونا۔ المتکلِّمُ: متکلم کا صاف صاف کہنا۔ بما فی نفسه: متکلم کا اپنے دل کی بات کو ظاہر کرنا۔ النهارُ: دن میں بادل ہٹ کر دھوپ نکل آنا۔ ــــ الخمرُ: شراب کی جھاگ دور ہونا۔ ایک مثل ہے: صَرَّحَ الحقُّ عن محضِه: یعنی حق پوشیدگی کے بعد واضح ہو گیا۔ ت السَّنَةُ: کال پڑ جانا اور سختی اور تنگی کے علاوہ کچھ نہ رہنا۔ صارَحَ صِراحًا و مُصارَحَةً ہ: سے صاف صاف کہنا، کہتے ہیں۔ شتمه مُصارَحَةً او صراحًا: اس نے اسے رو در رو گالی دی۔ بما فی نفسه: دل کی بات کو ظاہر کر دینا۔ أَصْرَحَ الامرَ: کو بیان کرنا۔ تَصَرَّحَ الزبدُ عن الخمر: شراب پر سے جھاگ دور ہونا۔ انْصَرَحَ الحقُّ: حق ظاہر ہونا، منکشف ہونا۔ الصَّرْح: (مص) جمع صُرُوح: قصر، محل، ہر بلند عمارت۔ الصَّرْحَة جمع صَرَحات: اسم مرة، سخت زمین۔ صَرْحَةُ الدار: گھر کا صحن۔ خرج لهم صَرْحَةً: وہ نمایاں طور پر ان کے سامنے آیا۔ الصَّرَح و الصَّراح و الصِّراح والصُّراح: ہر خالص شئے کہتے ہیں۔ کاسٌ صراحٌ: پیالہ جس کے مسالہ میں کوئی ملاوٹ نہیں۔ الصَّراحَة و الصُّرُوحَة: خلوص، وضاحت۔ الصُّراحِیةُ من الخمر: خالص شراب کہتے ہیں۔ کذبٌ صُراحِیَةٌ: کھلا جھوٹ جسے سب لوگ جانتے ہیں۔ اَتاهُ بالامر صُراحِیةً: وہ اس کے پاس خالص معاملہ لیکر آیا۔ الصُّراحِیّ: واضح، ظاہر۔ الصُّراحِیَّةُ: شراب کا برتن۔ یومٌ مُصْرِحٌ و مُصَرِّحٌ: وہ دن جس میں ابر نہ ہو، صاف مطلع والا دن۔

۲۔ صَرَّحَ الرامی: تیر انداز کا نشانہ خطا کرنا۔

صَرُحَ - صَراحَةً و صُروحة: خالص، بے ملاوٹ اور صاف ہونا یا ہو جانا۔ صَرَحَ -َ ہ: کو واضح کرنا، کی تشریح کرنا، توجیہ کرنا۔ صَرَّحَ ہ: کو واضح کرنا، کی تشریح کرنا، توجیہ کرنا، کی توضیح کرنا۔ -- ب: کا اعلان کرنا، کو وضاحت سے کہنا، بیان کرنا، اظہار کرنا، کے متعلق بیان دینا۔ ب/ عن: کے متعلق کھل کر کہنا، کے متعلق واضح ہونا، صریح ہونا، قطعی ہونا۔ ــــ عن / ب: کو معلوم ہونے دینا۔ ل ب: کو کی اجازت دینا، کچھ عطا کرنا۔ -- ب: کا لائسنس دینا، کا پرمٹ دینا، لائسنس دینا۔ صارَحَ: کھل کر کہنا۔ ب: کے متعلق کھل کر کہنا، کے متعلق واضح ہونا، صریح ہونا، قطعی ہونا، کو علی الاعلان کہنا، کو معلوم ہونے دینا۔ ہُ اَنَّ: کو بیان دینا کہ۔ أَصْرَحَ ہ: کو واضح کرنا، کی توضیح کرنا، کی تشریح کرنا، توجیہ کرنا۔ تَصارَحَ: واضح ہونا، ظاہر ہونا، آشکار ہونا، معلوم ہونا، پتہ چلنا۔ انصرح: واضح ہونا، ظاہر ہونا، آشکار ہونا۔ صُراح: خالص، بے ملاوٹ کا واضح، بین صاف۔ صریح، ظاہر، غیر مبہم، کھلا۔ اَصْرَح: زیادہ، خالص، واضح اور مخلص تصریح جمع تصریحات و تصاریح: بیان، اعلان، اجازت (سرکاری) پرمٹ، لائسنس۔

صرخ: ۱۔ صَرَخَ ـُ صُراخًا و صریخًا: زور سے چیخنا، فریاد کرنا، عوام کہتے ہیں۔ "صرخ" له یعنی اسے پکارا۔ تصرَّخ: بتکلف چیخنا۔ تَصارَخَ القومُ: ایک دوسرے کو چلا کر پکارنا اور مدد چاہنا۔ اصْطَرَخَ الرجُلُ:

زور سے چیخنا۔ — القومُ :ایک دوسرے کو چلا کر پکارنا
اور مدد چاہنا۔ اسْتَصْرَخَ هُ: کو چیخنے پر اکسانا، سے مدد
طلب کرنا۔ الصارخ: مرغا۔ الصارِخة: صارخ کا
مونث، استغاثہ۔ فریاد رسی، داد خواہی، داد خواہی کی
آواز۔ آپ کہتے ہیں: سمعت صارخةَ القوم: یعنی
میں نے لوگوں کی آواز سنی جو مدد کے لئے پکار رہے
تھے۔ الصَّرّاخ: بہت چیخنے والا (ح) مور۔ الصاروخ:
(اع) راکٹ (Rocket)، میزائل (missile)
الصريخ (مص) جمع صُرَخاء: فریادرس، دادخواہ۔

۲۔ صَرَخَ ۔ صُراخًا و صريخًا القومَ: لوگوں کی فریاد
رسی کرنا، مدد کرنا۔ الصارِخَة: مدد۔ الصريخ:
(مص) جمع صُرَخَاء: فریادرس، دادخواہ۔

○ صَرَخَ ۔ صُراخًا و صَريخًا: چیخنا، چلانا، پکارنا، چیخ
مارنا، چلا کر کہنا، مدد کے لئے پکارنا۔ صرخ ب: کو
بلانا۔ -- علی: کو پکارنا۔ -- فی / في وجهه: کو
پکارنا، چیخ کر بلانا کو زور سے کہنا۔ اسْتَصْرَخَ: مدد
کے لئے چلانا۔ -- ہ: کو مدد کے لئے بلانا۔ صَرْخَة
جمع صرخات: چیخ، زور کی چیخ، مدد کی پکار۔ صارو
خ جمع صواریخ: راکٹ، سائرن۔ صاروخ عابرُ
القارات: بین البراعظمی منجنیقی میزائل۔ قنبلة
صاروخية: راکٹ بم۔ گائڈڈ میزائل صارخ:
بھڑکیلا، زرق برق (رنگ) خیرہ کن (رنگ، روشنی)
اکھڑ، ناشائستہ، بازاری، غیر مہذبانہ، پست، شور مچانے
والا، پرشور، آسمان سر پر اٹھانے والا، چلانے والا،
پکارنے والا۔

صرد: ۱۔ صَرِدَ ۔ صَرَدًا السهمُ: تیر کا نشان پر نہ لگنا، تیر
کا نشانہ پر لگنا (ضد) تیر کا نشانہ پر بیٹھنا۔ صَرَدَ ۔ صُ
صَرْدًا الرامي السهمَ: تیر انداز کا تیز کو ٹھیک نشانہ پر
بٹھانا۔ اَصْرَدَ السهمُ: تیر کا نشانہ خطا کرنا۔ —
الرامي السهم: تیر انداز کا تیر کو ٹھیک نشانہ پر بٹھانا۔
الصَّرَد: بھالے کی کیل جس میں نیزہ لگایا جاتا ہے۔
الصارِد (فا) سهمٌ صاردٌ: نشانہ پر لگنے والا تیر۔
سهمٌ مِصْرَاد و سهمٌ مُصَرِّدٌ: نشانہ پر لگنے والا
تیر۔

۲۔ صَرِدَ ۔ صَرَدًا الرجُلُ: آدمی کا سردی برداشت
کرنے میں مضبوط ہونا، سردی برداشت کرنے میں
کمزور ہونا (ضد) الصَّرْدُ: سردی، پہاڑ میں اونچی
جگہ۔ یومٌ صَرْدٌ جمع صُرُود: ٹھنڈا دن کہتے ہیں۔
مات صردًا: یعنی وہ سردی کی شدت سے مرگیا۔ ارضٌ
صَرْدٌ جمع صُرُود: سرد زمین۔ اس کے مقابل جُرُوم
ہے جس کا معنی گرم خطے (زمین کے) ہے الصَّوَارِد:
سرد ہوائیں۔ الصَّرِد من الرجال جمع صَرْدَى:
سردی برداشت کرنے والا، سردی برداشت نہ کرنے
والا (ضد) یومٌ صَرِدٌ: بہت سرد دن۔ الصُّرَّادو
الصُّرَّيْد: پانی سے خالی پتلا بادل۔ نعجة صُرَيْدة جمع
صرائد: سردی کھائی ہوئی بھیڑ۔ المِصْرَاد: سردی
برداشت کرنے والا، سردی برداشت نہ کرنے والا
(ضد)

۳۔ صَرِدَ ۔ صَرَدًا السقاءُ: سے جھاگ کا ٹکڑے ٹکڑے
ہو کر نکلنا، کہتے ہیں: صَرِدَ قلبي عنه: میرا دل اس
سے کھنچ گیا۔ صَرَّدَ الشيءَ: کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔
العطاءَ: بخشش کم دینا۔ — الرجُلَ: کو تھوڑا پانی دینا
جس سے وہ سیر نہ ہو۔

۴۔ الصِّرْد: ہر خالص شئے (کہتے ہیں۔ سقاه الخمرَ
صَرْدًا: اس نے اسے خالص شراب پلائی۔ اَحَبَّهُ
حُبًّا صَرْدًا: اس نے اس سے بے لوث محبت کی۔)
(اع): بڑا الشکر۔ الصَّرَد (اع): بڑا الشکر۔ الصُّرَد
جمع صِردان: موئے سر سفید پیٹ اور سبز پیٹھ کا ایک
پرندہ جو چھوٹے پرندوں کو شکار کرتا ہے، لٹورا۔ الصَّرِد
من الخيل جمع صَرْدَى: وہ گھوڑا جس کی پیٹھ زمین
سے لگ گئی ہو۔ الصُّرَدان (ع ا): زبان کے نیچے کی
دو رگیں۔ المِصْرَاد: درخت سے خالی زمین۔
المُصْطَرِد: سخت غصہ والا۔

○ صُرْد: سخت سردی (کی لہر) صُرَّاد: بہتے یا اڑتے
ہوئے بادل۔ صُرَيْد: بہتے یا اڑتے ہوئے بادل۔

صرط: الصِّراط جمع صُرُط: راستہ (یونانی) الصُّراط:
لمبی کاٹنے والی تلوار۔

صرع: ۱۔ صَرَعَ ۔ صَرْعًا و صِرعًا و مَصْرَعًا هُ: کو
زمین پر گرانا۔ صُرِعَ الشجرُ: درخت کا کاٹ کر ڈالا
جانا۔ صَرَّعَ هُ: کو زور سے گرانا۔ صَارَعَ صِرَاعًا و
مُصَارَعَةً هُ: سے کشتی لڑنا۔ تَصَرَّعَ لصاحبه: اپنے
ساتھی کے آگے عاجزی کرنا کہتے ہیں۔ مازلت
اتصرَّع له واليه حتى اجابني: یعنی میں برابر اس
سے عاجزی کرتا رہا حتی کہ اس نے میری بات مان لی۔
تَصَارَعَ و اصطرع الرجلان: باہم کشتی لڑنا۔
انْصَرَعَ: پچھڑنا، گرنا۔ الصِّرع جمع اَصْرُع و
صُرُوع: کشتی لڑنے والا کہتے ہیں۔ هما صرعان: وہ
دونوں باہم کشتی لڑنے والے ہیں۔ الصُّرْعة۔
صرع کا اسم مرة۔ الصُّرْعَة: جسے لوگ اکثر پچھاڑ
دیں۔ الصُّرَعَة: بردباری۔ حلم -- والصَّرَّاع
والصُّرَّاعة و الصِّرِّيع: جو لوگوں کو اکثر پچھاڑ دیتا
ہے کہتے ہیں۔ قومٌ صُرَعَةٌ: وہ لوگ جو اپنے ساتھ
کشتی لڑنے والوں کو پچھاڑ دیں۔ الصِّراعة: کشتی
لڑنے کا فن۔ الصروع جمع صُرُوع بمعنی صَرَّاع،
الصَّريع جمع صَرْعَى: پچھاڑا ہوا، مجنون۔ (بات
صريع الكاس: یعنی اس نے مجنون ہو کر رات
گزاری) جمع صُرُوع: درخت کی جھکی ہوئی شاخ۔
المَصْرَع: (مص) پچھاڑنے کی جگہ، اکھاڑہ۔

۲۔ صَرَعَ ۔ صَرْعًا و صِرْعًا و مَصْرَعًا الشعرَ
او الباب: شعر کو دو مصرعوں اور دروازہ کو دو کواڑوں والا
بنانا۔ صَرَّعَ الشعرَ او البابَ: شعر کو دو مصرعوں یا
دروازہ کو دو کواڑوں والا بنانا۔ الصَّرْع جمع اَصْرُع و
صُرُوع: مثل، مقابل، قسم حالت کہتے ہیں۔ هو
صرعَ كذا: وہ اس کے مقابل ہے۔ الصَّرْعان:
رات اور دن، صبح وشام کہتے ہیں: اتيته صَرْعَي
النهار: یعنی میں صبح وشام اس کے پاس آیا۔ هوذو
صَرْعين: یعنی وہ دو رنگ کا ہے۔ تركتهم
صَرْعين: میں نے انہیں ایک حالت سے دوسری
حالت میں منتقل ہوتے ہوئے چھوڑا۔ الصِّرْع:
(مص) جمع اَصْرُع و صُرُوع: مثل، قسم حالت۔
الصَّرْعة: حالت کہتے ہیں: يفعله على كل صَرْعة:
وہ اسے ہر حال میں کرتا ہے۔ المصراع من الباب
جمع مصاريع: دروازہ کا ایک پٹ، عوام کی زبان میں
(دُرْفَة) ۔ من الشعر: شعر کا ایک مصرع (نصف بیت)

۳۔ صُرِعَ: مرگی کی بیماری والا ہونا۔ الصَّرْع جمع اَصْرُع
و صُرُوع: (طب) مرگی، عوام کے نزدیک سخت درد
سر۔ الصَّريع جمع صَرْعَى: مجنون۔ المَصْرُوع:
(مفع) غیر محتاط، بہکا ہوا (عام بول چال)

○ صَرَعَ ۔ صَرْعًا و صِرْعًا و مَصْرَعاةً: کو نیچے
گرانا، زمین پر پچھاڑنا۔ صُرِعَ: مرگی والا ہونا، کو مرگی
کا دورہ پڑنا، پاگل ہونا یا ہو جانا۔ صَارَعَ هُ: سے کشتی
لڑنا لڑنا۔ تصارع: ایک دوسرے سے کشتی لڑنا۔
انصرع: پاگل ہونا یا ہو جانا۔ صَرْع: مرگی صُرْع:
لگام rein صَرِيع جمع صَرْعَى: زمین پر گرایا ہوا،
مرگی والا، پاگل دیوانہ۔ صَرِيع ب: کا شکار۔ سقط
صريعًا: (لڑائی میں) مارا جانا۔ صريعُ الشراب:
شراب کا عادی۔ صريع الكرى: نیند سے مغلوب۔
مَصْرَع جمع مَصَارِع: میدان جنگ، تباہی، خاتمہ،
بربادی، ستیاناس، موت، مہلک حادثہ، جان لیوا واقعہ،
جسم کا عضو رئیس (جس کا زخم یا چوٹ موت کا باعث
ہو سکتی ہے) مِصْراع جمع مَصَارِيع: دروازہ کا ایک
پٹ۔ صفائح المصراع: دروازہ کا منقش تختہ۔
الباب مفتوح على مصراعيه: دروازہ چوپٹ کھلا

ہے۔صِراعَ: کشتی، کشتی کا مقابلہ لڑائی، جدوجہد کشمکش۔ اصطراع: لڑائی، جدوجہد کشمکش، نزاع لڑائی جھگڑا، آویزش، مباحثہ، قیل وقال۔مَصرُوع: زمین پر گرایا ہوا، پٹخا ہوا، پچھاڑا ہوا، مرگی والا، پاگل، دیوانہ۔

صرف: ا۔صَرَفَ ۔ِصَرفًا ہٗ: کو واپس کرنا، ہٹانا۔الکلمۃ: کلمہ پر جر و تنوین لانا کہتے ہیں۔صرف اللّٰہ قُلوبھم: اللہ ان کے دلوں کو گمراہ کردے۔صَرَّفَ ہٗ: صَرَفَہٗ: کا مبالغہ۔۔۔ اللّٰہُ الریاحَ: اللہ تعالیٰ کا ہواؤں کو ایک طرف سے دوسری طرف پھیر دینا۔ہٗ فی الامر: کے سپرد کوئی کام کرنا۔صارَفَ نَفسَہٗ عنِ الشیء: اپنے آپ کو کسی چیز سے باز رکھنا۔أصرَفَ ہٗ عن کذا: کو سے دور کرنا، ہٹانا۔تَصَرَّفَ فی الامر: کسی معاملہ کا خودمختاری سے انتظام کرنا، بندوبست کرنا یا اسے چلانا۔ت بہ الاحوالُ: گردش ہائے زمانہ کا کسی پر قابو پالینا۔انْصَرَفَ الرجُلُ: واپس ہونا یا باز رہنا۔ت الکلمۃُ: کلمہ کا منصرف ہونا۔اصْطَرَفَ: کسب معاش کے لئے چلنا پھرنا۔ استصرف اللّٰہ المکارہَ: اللہ سے دعا کرنا کہ وہ تکالیف دور کردے۔الصَّرفُ (مص): ایک علم کا نام جس میں کلمات عربیہ کے صیغوں کی وضع وہیئت سے بحث کی جاتی ہے۔صرفُ الدھر و صُرُوفُہٗ: زمانہ کی گردشیں یا حادثات۔الصَّرفۃ: ایک منکا کو تعویذ کے لئے استعمال کرتے ہیں۔(فلک) چاند کی ایک منزل۔الصَّرفان و الصِّرفان: رات اور دن۔الصَّرفان: موت۔الصرَّاف و الصَّرفی: علم صرف جاننے والا۔الصَّریف و المَصرُوف: درخت کا خشک شدہ حصہ۔الصَّریفۃ: مونث جمع صُرُف وصِراف و صریف: درخت خرما کی خشک شاخ۔تصاریف الدھر: زمانہ کی گردشیں اور حادثات۔المُتَصرِّف: ایک صوبہ کا حاکم۔المُتَصرِّفِیَّۃ: صوبہ، گورنری کا عہدہ۔

۲۔صَرَفَ ۔ِصَرفًا الدنانیر: دیناروں کو درہموں یا دوسرے دیناروں سے بدلنا۔المالَ: مال خرچ کرنا۔صَرَّفَ الشیءَ: چیز کو بیچنا۔۔۔ الماءَ: پانی جاری کرنا۔الدراھمَ: درہموں کو بدلنا۔الکلامَ: بات سے بات نکالنا۔صارَفَ ہٗ: کا مبادلہ کرنا۔اصْطَرَفَ الدراھمَ: درہموں کو بدلنا۔آپ کہتے ہیں۔اصطرفتُ ھذہ الدراھم بدینار: یعنی میں نے یہ درہم ایک دینار سے تبدیل کئے۔الصَّرفُ: فضیلت کہا جاتا ہے لہ علیّ صَرفٌ: اس کو مجھ پر فضیلت ہے۔صَرْفُ المالِ: مال کا خرچ کرنا۔الحدیثِ او الکلامِ: کلام یا حدیث میں زیادتی اور اس کی تحسین (آرائش)۔الصَّرْفَۃُ: اسم مرۃ۔الصِّرافۃ: صراف کا پیشہ۔الصَّرَّاف و الصَّیْرَف و الصَّیْرَفی: نقدی کی تجارت کرنے والا۔

۳۔صَرَفَ ۔ِصَرفًا الشرابَ: شراب میں آمیزش نہ کرنا یا خالص شراب پینا۔صَرَّفَ الخمرَ: خالص شراب پینا یعنی بغیر آمیزش کے۔الصِّرْفُ: ہر خالص چیز، یعنی آمیزش کے بغیر چیز، سرخ گوند۔الصَّریف: خالص چاندی۔والمصروف: ہر خالص چیز۔

۴۔صَرَفَ ُصَریفًا البابُ: دروازہ کا کھولنے یا بند کرنے پر چرچرانا۔بنابہ: دانت پیسنا، دانت پیسنے پر کٹکٹاہٹ کی آواز سنائی دینا۔الصَّرُوف: وہ اونٹ جس کے دانت پیسنے کی آواز آئے۔صریفُ الباب: دروازہ کی چرچراہٹ۔صَریفُ القلم: قلم چلنے کی آواز۔

۵۔الصَّرْفَۃ: اونٹنی کو صبح کے وقت دوہ کر دوسری آنے والی صبح تک چھوڑ دینا۔الصَّرفان: تانبا، سیسہ۔

صَرَفَ ۔ِصَرفًا: مڑنا۔ہٗ/ ھ عن: کو سے موڑنا، ہٹانا، پھیرنا۔ہٗ عن: کو سے روکنا، باز رکھنا، دور رکھنا، برگشتہ کرنا، بیگانہ کرنا، ۔ سے موڑنا، پھیرنا، خیال ہٹانا، توجہ ہٹانا۔ھ الی: (توجہ، نگاہ) کی طرف پھیرنا۔ہٗ: کو رخصت کردینا، برطرف کرنا، دور بھیجنا، کو چلتا کرنا۔ھ علی: کے لئے روپیہ وغیرہ خرچ کرنا۔۔علی: کا خرچ چکانا، خرچ ادا کرنا، کی ادائیگی کرنا۔ھ ل: کو روپیہ ادا کرنا۔۔۔ ھ: کوئی چیز جیسے ٹکٹ جاری کرنا، کچھ جیسے پرمٹ لکھنا۔۔۔ ھ فی / الی / ل: پر (وقت، کوشش وغیرہ) صرف کرنا، نذر کرنا، وقف کرنا، مخصوص کرنا۔ ھ فی: پر یا کچھ کرتے ہوئے وقت گزارنا، خرچ کرنا۔ ۔۔ ھ: (روپیہ) تبدیل کرنا۔۔۔ ھ: کی گردان کرنا۔ صرف النظر عن: سے نظر ہٹانا۔موڑنا، پھیرنا، کو نظر انداز کرنا، کی پروانہ کرنا، کا لحاظ نہ کرنا، پر کوئی توجہ نہ دینا، پر غور نہ کرنا۔صرف ۔ِصریفًا: چرچرانا، چوں چوں کرنا، ناگوار شور کرنا۔صَرَّفَ ھ: پانی بہانا، نکالنا۔ ۔۔۔ ھ: بھیجنا، جلدی کرنا (کاروبار) ختم کرنا، کا دیوالہ نکالنا۔ھ: روپیہ تبدیل کرنا۔ ھ: مال تجارت کا منڈی لانا، کو پھٹکل بیچنا، تقسیم کرنا، پھیلانا، فروخت کرنا، بیچنا۔ ہٗ فی: کو میں کھلی چھٹی دینا۔۔۔ ھ: (فعل) کی گردان کرنا، اسم کو منصرف بنانا۔تَصَرَّفَ: آزادی سے عمل کرنا، کام کرنا، (پر) انتظام کرنے کا حق رکھنا۔فی: میں آزادی سے حرکت کرنا، کسی پابندی کے بغیر کام کرنا، کو آزادی سے چلانا، کا آزادی سے انتظام کرنا۔

تَصَرَّفَ تَصَرُّفًا کیفیًا فی: میں من مانی کرتے رہنا۔انْصَرَفَ: جانا۔عن: سے دور جانا، سے انحراف کرنا، تجاوز کرنا، کو ترک کرنا۔ بہنا۔الی: توجہ کی طرف مبذول کرنا، کچھ کرتے رہنا، کو تن دہی سے کرنا، کسی کام میں لگ جانا۔۔۔ : جاری ہونا، ضروری ہونا۔انْصَرَفَ الی نفسہ: اپنے آپ کو تنہا کرنا، علیحدہ کرنا، الگ تھلگ کرنا۔انصرف یفعل: کچھ کرنے لگنا۔صروف و صروف الدھر: زمانہ کے مصائب، آفات، ادبار، نحوست۔محطۃ الصرف: پاور سٹیشن، ڈرینج سٹیشن، پمپنگ اسٹیشن۔سِعر الصرف: نرخ مبادلہ۔مَمنُوع الصرف: غیر منصرف۔

بصرف النظر عن: سے قطع نظر کے باوجود۔صُرُفیات: ادائیگیاں۔صریف: چیں چوں کرنے والا، چرچراتا ہوا۔صرَّاف: نقدی کی تجارت کرنے والا، خزانچی، زرشمار، خازن، معتمد، ساہوکار۔صرَّافۃ: خاتون خزانچی۔صرافۃ التذاکر: خاتون ٹکٹ ایجنٹ۔

صَیْرَف جمع صَیارِف: نقدی کی تجارت کرنے والا، خزانچی، زرشمار، خازن۔صَیْرَفی: نقدی کی تجارت کرنے والا، خزانچی، زرشمار، خازن۔صَریفَۃ جمع صَرائف: زسلوں کی چٹائی سے بنی ہوئی جھونپڑی۔

مَصْرِف جمع مَصارِف: گندے پانی کے نکاس کا نالہ، کھائی، نالی، بینک، دفتر ادائیگی، زرشمار کی کھڑکی (بینک میں)۔تصاریف الدھر: زمانہ کے نشیب وفراز، تغیرات۔تصریفُ الشؤون: معاملات کا تصفیہ، یا انتظام۔تصرفات: اقدامات، ترتیبات، قواعد، ضوابط۔تصرف مُنجَز: فوری طور پر موثر ضابطہ۔حسن التصرف: اختیار۔مطلقُ التصرف: کام نمٹانے کا غیر محدود حق رکھنے والا۔بتصرف: آزادانہ۔تحت تصرفہ: کے ہاتھ میں، کے سپرد کی تحویل میں۔وضع شیئًا تحت تصرفہ: کوئی چیز کسی کے تصرف میں دینا۔تصرفات الزمن: زمانہ کے نشیب وفراز، تغیرات۔مصروف (الی): کے لئے وقف۔: خرچ کی ہوئی رقم، خرچ جمع مصروفات و مصاریف: اخراجات۔مصروف البرید و مصاریف البرید: محصول ڈاک، ٹکٹ۔مصروف الجیب: جیب خرچ۔خالص المصاریف: بغیر محصول ڈاک، مشینی ٹکٹ لگا ہوا۔وفی المصاریف: اخراجات کے لئے کافی ہونا، اخراجات ادا کرنا۔مصروف من الخدمۃ: ملازمت سے برخاست کیا ہوا، سبکدوش کیا ہوا۔المُنصَرَف: خرچ کی ہوئی رقم، اخراجات۔مُنصَرَف: روانگی، رخصت، باہر جانا۔

لامُنْصَرَفَ عنه : ناگزیر، اٹل، ہوکر رہنے والا۔ مُنْصَرَفَهم : انکی روانگی پر، جب وہ روانہ ہوئے۔فی منصرف النهار : دن کے اختتام پر۔

صرق: صَرَّقَ أصابعهُ : انگلیاں چٹخنا۔صرقاعةُ المقلاع : گوپھن کا سرا جو ہوا میں جھٹکنے پر آواز دیتا ہے۔

صرم: اصرَمَ۔صَرَامَةً الرجلُ : آدمی کا بہادر ہونا۔ تَصَرَّمَ الرجلُ : بہادری کرنا۔الصارِم(فا) جمع صَوَارِم : بہادر (ح) شیر۔رجلٌ صارِمٌ : کسی کام کو کرتے رہنے والا، عام لوگ کہتے ہیں۔حاکم صارم : سخت گیر حاکم۔حُکمٌ صارِمٌ : سخت حکم۔رجلٌ صَرامةٌ : خود رائے آدمی، اپنی رائے کا پکا، اپنے کاموں میں لگا رہنے والا شخص۔امرٌ صَرِيمٌ : اٹل حکم۔الصَّرِيمَةُ جمع صرائم : عزیمت۔الصَّيْرَم : پکی رائے والا۔

۲۔صَرَمَ ۔صَرْمًا و صُرْمًا الحبلُ : رسی کا ٹوٹنا۔الشیءَ : کو کاٹنا۔فلانًا : کو چھوڑ دینا، کی گفتگو بند کرنا۔۔۔ الخیاطُ الثوبَ : درزی کا کپڑے کو سکیڑنا۔فلانٌ عندنا شهرًا : فلاں شخص نے ہمارے ہاں ایک ماہ قیام کیا۔صَرُمَ ۔صَرامَةً السيفُ : تلوار کا کاٹ دار ہونا۔صُرِمَ ت اُذُنُهُ : کان کا جڑ سے کٹنا۔صَرَّمَ هُ : صَرَمَه کا مبالغہ۔صارَمَ مُصارَمَةً هُ : سے علیحدہ ہونا۔اَصْرَمَ النخلُ : کھجور کے چننے کا وقت قریب آنا۔الرجُلُ : محتاج ہونا۔تَصَرَّمَ و اِنْصَرَمَ : کٹنا، ٹوٹنا۔ت السنَةُ : سال کا ختم ہونا، گزر جانا۔تَصارَمَ القومُ : باہم قطع تعلق کرنا۔اصْطَرَمَ الشيءَ : کو کاٹنا۔الصُّرْمُ (مص) : قطع تعلقی۔الصِّرْمُ جمع صرام و أصرام و أصاريم و صُرْمان : جماعت، مکانوں کا بلاک، قسم۔الصِّرْمَةُ : قسم، جمع صِرَم : اونٹوں کا گلہ، بادل یا چاندی کا ٹکڑا۔الصارِم جمع صَوارِم : شمشیر براں۔الصُّرَّام : مصیبت، جنگ، لڑائی۔رَجُلٌ صُرَّامٌ : کاٹنے کی طاقت رکھنے والا۔الأَصْرَم م صَرْمَاءُ جمع صُرْم : جس کے کانوں کے کنارے کٹے ہوئے ہوں۔المُصْرِم : مفلس، بہت بال بچے والا۔الأَصْرَمَان : رات اور دن (ح) بھیڑیا، کوا کہتے ہیں: ترکته بوحش الأصرمين : میں نے اسے اس بیابان میں چھوڑا جہاں صرف بھیڑیے اور کوے پائے جاتے ہیں۔الصَّرْماءُ : اصرم کا مونث، بے آب بیابان (ح) کم دودھ والی اونٹنی۔الصَّرُوم : شمشیر براں، اچھی طرح کاٹنے والا۔الصَّرِيم : کٹا ہوا، صبح، رات یا اس کا حصہ۔دودھ پینے سے روکنے کے لئے بکری کے بچہ کے منہ میں لگائی ہوئی لکڑی، وہ زمین جس پر سے فصل کاٹ لی گئی ہو، کٹائی کے بعد غلہ کا انبار، ریت کا قطعہ کہتے ہیں۔افعی صريم : ریتلے علاقہ کا زہریلا سانپ۔جاءَ صريمَ سحرٍ : وہ نامراد و نا امید لوٹا۔صريما الليل : رات کا اول اور آخر کا حصہ۔الصريمة جمع صَرائم : رات کا ایک حصہ۔الصَّيْرَم : مصیبت، دن میں ایک بار کا کھانا۔

۳۔الصَّرْم : کھال (چرم کا معرب ہے)۔الصِّرْم جمع اَصْرام و أَصارم و أصاريم و صُرمان : چمڑے کا موزہ، عوام اسے صرمايه کہتے ہیں۔الصَّرّام : کھال فروش، چرم فروش۔الصَّرْماء : ہانڈی۔المَصْرِم : جلد سیلاب لانے والی تنگ جگہ۔

○ صَرُمَ ۔صُرامةً : تیز ہونا، سخت ہونا۔

صَرَمَ ۔صَرْمًا و صُرْمًا هُ : کو کاٹنا، الگ کرنا، علیحدہ کرنا، جدا کرنا۔هُ : کو چھوڑ دینا، سے الگ ہو جانا، سے علیحدہ ہو جانا، سے علیحدگی اختیار کرنا۔صَرَّمَ هُ : کو کاٹنا، الگ کرنا، علیحدہ کرنا۔تَصَرَّمَ : کم ہونا، گھٹنا، سمٹنا، گزرنا۔ماضی ہو جانا، گزری ہوئی بات ہو جانا، ختم ہو جانا (وقت کا)۔اِنْصَرَمَ : گزرنا، ماضی ہو جانا، گزری ہوئی بات ہو جانا، ختم ہو جانا (وقت کا)۔الصُّرْم : جدائی، علیحدگی۔صِرْمَة جمع صِرَم : اونٹوں کا گلہ۔صَرامَة : تیزی شدت، سختی، سخت گیری، مخالفت، دشمنی، عناد۔صَرِيمة : گھوڑے کی لگام۔صُرامَة : کشیدگی، رنجش، قطع تعلقی، نفرت، دشمنی، مخالفت، معاندت۔صارِم : تیز، سخت، سخت گیر۔مُنْصَرِم : گزرا ہوا (وقت)۔صَرْمة جمع صُرَم : جوتا۔صُرمايَة جمع صُرمايات و صرامی : (شام میں) سرخ یا پیلے چمڑے کی جوتی، جوتیاں۔

صرن: الصُّرْنايَة : (مو) بانسری کی قسم کا ایک باجہ، شہنائی (فارسی)۔

صرا: صَرا ۔صُرُوًّا اليه : کی طرف دیکھنا۔

صری: اصرى ۔صَرْيًا الشيءَ : کو ہٹانا، کو دور کرنا کہتے ہیں۔صَرَى اللّٰهُ عنه الشرَّ : اللہ تعالیٰ اس سے برائی کو دور رکھے۔صَرَى بولَه : کا پیشاب روک دینا۔فلانًا : کو منع کرنا، بچانا، کی ہلاکت سے خلاصی کرنا۔بينهم : کے درمیان فیصلہ کرنا۔

۲۔صَرِیَ ۔صَرْيًا الشيءُ : بلند ہونا، پست ہونا (ضد)۔القومُ : لوگوں سے آگے نکلنا۔عنهم : سے پیچھے رہ جانا (ضد)۔

۳۔صَرِیَ ۔یَصْرَی صَرًى الماءُ : پانی کا زیادہ دیر رکے رہنا سے متغیر ہو جانا۔اللبنُ : دودھ کا مزہ بدلنا۔فلانٌ في يد فلان : کسی کا کسی کے ہاتھ میں یرغمال و قید ہونا۔الدمعُ : آنسو کا آنکھ میں ڈبڈبانا۔واَصْرَتِ الناقةُ : اونٹنی کے تھنوں میں دودھ اتر آنا۔صَرَّى تَصْرِيَةً الشاةَ : بکری کا دودھ زیادہ بنانے کے لئے تھن میں روک دینا اور نہ دوہنا۔الصَّرَى : چیز کا بقیہ۔۔۔ والصِّرَى : زیادہ ٹھہرا ہوا پانی، کہتے ہیں۔لبن صَرًى : مزا بدلا ہوا دودھ۔الصارِيَة : وہ کنواں جس کا پانی زیادہ دیر ٹھہرنے کی وجہ سے متغیر ہو گیا ہو۔

الصَّراةُ والصَّرِّيُّ والمُصَرّاةُ من الشاء او النوق : وہ بکری یا اونٹنی جس کو کئی روز تک نہ دوہا گیا ہو تاکہ دودھ تھنوں میں جمع ہو جائے۔

۴۔الصاری جمع صُرَّاء و صَوارِیّ و صَراريُّون : ملاح۔جمع صَوَارٍ : بادبان کا ڈنڈا، مستول۔الصارِيَة : الصاری کا مونث۔

○ صاری العَلَم : پرچم والا کھمبا۔

صصل: الصاصَل : ایک سفید پھولوں والا پودا۔

صطب: المِصطب : لوہار کی نہائی۔المِصْطَبَة و المَصْطَبَة : چبوترہ۔

○ مِصْطَبَة : گھر کے اندر کھلی جگہ بنا ہوا سنگی بنچ جمع مصاطب۔

صطح: المِصطح جمع مَصاطِح : بے برگ و گیاہ صحرا، کھلیان۔

صطر: صَطَرَ ۔صَطْرًا و صَيْطَر و المُصطار بمعنی سطر و سيطر و المُسطار

صطع: المِصْطَع : فصیح و بلیغ۔

صطم: الأُصْطُمَّة : چیز کا بڑا حصہ، جمع ہونے کی جگہ، وسط (الأُسطُمَّة کی طرح)

صعّ: اصَعْصَعَ القومَ : لوگوں کو متفرق کرنا۔۔۔ الشيءَ : کو حرکت دینا، ہلانا۔تَصَعْصَعَ : متحرک ہونا، ہلنا، متفرق ہونا کہتے ہیں۔صَعْصَعَ بهم الدهرُ : زمانہ نے ان کو بکھیر دیا، تتر بتر کر دیا۔تَصَعْصَعَت صُفُوفُهم : انکی صفیں اپنی جگہ قائم نہیں رہیں۔الصَّعْصَع : متفرق۔

۲۔صَعْصَعَ من فلان : سے خوف زدہ ہونا۔صَعْصَعَ الرجُلُ : بزدل ہونا، ذلیل و تابع ہونا۔

۳۔صَعْصَعَ رأسَهُ بالدهن : سر کو تیل سے چکنا کرنا۔

۴۔الصَّعْصَع والصُّعْصُع جمع صَعاصِع : (ح) ایک چتلا پرندہ۔

صعب: صَعُبَ ۔صُعُوبَةً عليه الامرُ : پر کام کا دشوار ہونا صفت صَعْبٌ م صَعْبَةٌ جمع صِعاب۔صَعَّبَ هُ : کو دشوار بنانا۔صاعَبَ مُصاعَبَةً هُ : پر سختی کرنا۔أَصْعَبَ الامرُ : کام مشکل ہونا، دشوار ہونا۔

الشیءَ: کو مشکل پانا۔ الجملَ: اونٹ پر سواری نہ لینے کی وجہ سے اس کا بے قابو ہو جانا۔ تَصَعَّبَ: مشکل ہونا، دشوار ہونا۔ ـــــ الامرَ: کو دشوار و مشکل بنا دینا۔ تَصَاعَبَ: باہم سختی کرنا۔ اِسْتَصْعَبَ: دشوار ہو جانا۔ ـ الشیءَ: کو مشکل اور دشوار پانا۔ الصَّعْب: مشکل، دشوار، خوددار (ح) شیر۔ الصَّعُوب جمع صُعُب: دشوار۔ الصُّعْبُوب: مشکل، دشوار۔ المَصْعَب جمع مَصَاعِب و مَصَاعِیب: سانڈ، سرکش گھوڑا کہتے ہیں۔ جِمالٌ مَصَاعب و مَصَاعیب: سرکش اونٹ (جمع) المَصَاعِب: سختیاں، مشقتیں۔

۞ صَعُبَ ـ صُعُوبَةً علی: کے لئے سخت ہونا، مشکل ہونا، پریشان کن ہونا، سخت برا ہونا، ناگوار ہونا۔ صَعَّبَ ہ ل: کو کے لئے سخت بنانا، مشکل بنانا، کو کے لئے مشکل اور دشوار چیز کے طور پر پیش کرنا۔ تَصَعَّبَ: مشکل ہو جانا۔ ہ: کو سخت اور مشکل بنانا۔ تَصَاعَبَ: مشکل ہونا، ناگوار ہونا۔ اِسْتَصْعَبَ ہ: کو مشکل پانا یا سمجھنا۔ صِعَاب: مشکلات۔ صعب الاحتمال: ناقابل برداشت، سخت، مار ڈالنے والا۔ صعب الارضاء: جس کو راضی کرنا مشکل ہو، نازک طبع، نازک مزاج۔ صعب المراس: سخت، جس پر آسانی سے قابو نہ پایا جا سکے، ضدی، سرکش، ہٹ دھرم، ہٹ کا پکا، منہ زور، نافرمان، خودسر۔ عُمْلة صَعْبَة: عسیر الحصول سکے، زرسخت۔ صُعُوبَة: مشکل۔ صعوبة المراس: سختی، ضد، سرکشی، ہٹ دھرمی، منہ زوری، نافرمانی، خودسری۔ مَصَاعِب: مشکلات، سختیاں۔

صعت: صَعْتَر النحلُ: شہد کی مکھی کا پہاڑی پودینہ کھانا۔ الرجلُ الشیءَ: کو زینت دینا، کی آرائش کرنا۔ الصَّعْتَر (ن) پہاڑی پودینہ۔ الصَّعْتَرِیّ: چالاک، شریف، بہادر۔

صعد: ۱۔ صَعِدَ ـ صُعُوداً و صَعَداً و صُعُداً فی السُّلّم: سیڑھی پر چڑھنا۔ ـ بہ: کو چڑھانا، ترقی دینا۔ ـ صُعُودًا المکانَ: پر نیچے دیکھتے ہوتے چڑھنا۔ صَعَّدَ فیہ النظرَ: کو اوپر نیچے غور سے دیکھنا۔ فی و علی الجبل: پہاڑ پر چڑھنا۔ ـ فی الوادی: وادی میں اترنا۔ اَصْعَدَ بہ: ک (کو) جانا۔ ـ ہ: کو چڑھانا۔ ـ ت السفینةُ: کشتی کا بادبان تاننا اور ہوا کا کشتی کو اوپر کی طرف لے جانا۔ ـــــ فی الارض: اونچی زمین کی طرف سفر کرنا۔ فی الوادی: وادی میں اترنا۔ تَصَعَّدَ و تَصَاعَدَ: چڑھنا۔ اِصْطَعَدَ: چڑھنا۔ الصاعد (فا) کہتے ہیں۔ بلغ کذا فصاعدًا: وہ اس مقام تک پہنچا پھر اس سے بھی اوپر، اس کا نصب حالیت کی وجہ سے ہے۔ الصَّعَّاد: بہت چڑھنے والا۔ الصُّعُد: بلندی کہتے ہیں: هبط من صُعُدٍ: وہ بلندی سے نیچے آیا، نیز کہتے ہیں: هذا النبات ینمو صُعُدًا: یہ پودا بلندی میں بڑھتا ہے۔ الصَّعْدَة جمع صِعَاد و صَعَدات: صعد کا اسم مرة۔ سیدھا ہموار نیزہ۔ الصَّعُود جمع صُعُد و أَصْعِدَة و صَعَائِد: چڑھائی، بلندی کی طرف جانے والا راستہ۔ الصَّعِید جمع صُعُد و صُعُدات و صُعْدان: زمین کا بلند حصہ۔ التَّصَعُّد (ک) تبخیر۔ المَصْعَد: موصل جس سے برقی رو ہلکے کئے ہوئے گیس کی ٹیوب میں یا برقی تجزیہ دان میں داخل ہوتی ہے۔ المِصْعَد جمع مَصَاعِد: برقی سیڑھی۔ المِصْعَاد: درخت خرما پر چڑھنے کی رسی جبلٌ مُصَعِّد: بلند پہاڑ۔

۲۔ أَصْعَدَ فی العَدْوِ: تیز دوڑنا۔ تَصَعَّدَهُ الامرُ: کام کا کسی پر دشوار ہونا۔ ـ النفسُ: سانس مشکل سے نکلنا۔ تَصَاعَدَهُ الامرُ: کام کا کسی پر دشوار ہونا۔ الصَّعَد: مشقت۔ عَذابٌ صَعَدٌ: سخت، تکلیف، عذاب۔ الصَّعُود جمع صُعُد و أَصْعِدَة و صَعَائِد: دشوار گزار گھاٹی کہتے ہیں: لَأُرْهِقَنَّكَ صَعُودًا: میں تمہیں مشقت میں مبتلا کر دوں گا۔ الصعداء: مشقت۔ الصُّعَداء: غم یا تکان سے لمبا سانس۔ الصَّعُوداء: دشوار گزار گھاٹی۔

۳۔ الصَّعِید جمع صُعُد و صُعُدات و صُعْدان: مٹی، قبر، راستہ کہتے ہیں۔ صارت الحدیقةُ صعیدًا: باغ ہموار زمین بن گیا، جس میں کوئی درخت نہ رہا۔ المُصَعَّد من الأَشْرِبَة: عمل تبخیر سے گزارا ہوا شربت۔

۞ صَعِدَ ـ صَعُودًا: اٹھنا، اوپر جانا، چڑھنا، اوپر کی طرف ڈھلوان ہونا۔ ہ: پر چڑھنا۔ ـــــ ہوائی جہاز کا پرواز کرنا۔ صَعِدَ بِہ الی: کو پر چڑھانا، کی تک رہنمائی کرنا۔ صَعَّدَ: چڑھنا، بہاؤ کے الٹے رخ جانا، بالائی مصر کی طرف سفر کرنا۔ ـ ہ: کو اوپر بھیجنا۔ ـ ہ: کو اٹھانا یا چڑھانا۔ ـ ہ: آہ بھرنا، کو بخارات بنانا، کا جوہر اڑانا۔ تصعید کرنا۔ صَعَّدَ الزفراف: گہری آہیں بھرنا۔ اَصْعَدَہ: کو چڑھانا، کو آگے کرنا یا بڑھانا۔ اَصْعَدَ الی: بلند خطہ کی طرف جانا، پہاڑ کے رخ کے خلاف جانا، اوپر کی طرف سفر کرنا، سفر کرنا۔ تَصَعَّدَ: بخارات بننا، تبخیر ہونا۔ تَصَاعَدَ: اٹھنا، چڑھنا۔ صُعْد: بلندی، اونچی جگہ، ارتفاع۔ صَعْدَة جمع صَعَدات: چڑھائی، اونچا اٹھنا، ڈھلان۔ صُعُود: اٹھنا، چڑھنا، پرواز (ہوائی جہاز کی) چڑھائی، بلندی، تجارت کی اچانک گرم بازاری۔ ـــــ الی: کی طرف پیش قدمی۔ صعود الرب اور عید الصعود: رفع مسیح کا دن (عیسائیوں کے نزدیک) صُعُود: کھڑی چٹان۔ صَعِید جمع صُعُد: پہاڑی علاقہ، اونچا علاقہ، سطح مرتفع۔ الصعید اور صعید مصر: بالائی مصر۔ فی صعید واحد: مشترکہ بنیاد پر، یکساں بنیاد پر، بلا امتیاز، بلا تمیز۔ علی صعید واحد: ہم مزاج، متفق۔ صعیدی جمع صَعَایِدة: بالائی مصر کا۔ صُعَداء: (گہری) آہ۔ تَنَفَّسَ الصعداء: (گہری) آہ بھرنا، گہری سانس لینا۔ مَصْعَد جمع مَصَاعِد: چڑھنے کی جگہ۔ مِصْعَد: برقی سیڑھی۔ مِصْعَدة: بڑھی سیڑھی۔ صاعِد جمع صَوَاعِد: اوپر اٹھتا ہوا، چڑھتا ہوا، بلند ہوتے (بخارات) فصاعداً: اور اس سے آگے، اور مزید۔ من ـــ فصاعداً: سے آگے، اوپر کی طرف۔ من الان فصاعدًا: آج کے بعد، اب سے آئندہ۔ متصاعد: بلند ہوتا، چڑھتا ہوا، بلند ہوتے ہوئے (بخارات)۔

صعر: ۱۔ صَعِرَ ـ صَعَراً وجھُهُ: منہ کا ٹیڑھا ہونا صفت أَصْعَر م صَعْراء جمع صُعْر۔ صَعَّرَ و صَاعَرَ و أَصْعَرَ خدَّہ: تکبر سے رخساروں کو ٹیڑھا کرنا، کبھی خِلْقَةً ایسا ہوتا ہے۔ تَصَعَّرَ و تَصَاعَرَ: تکبر سے رخسار کو ٹیڑھا کرنا۔ الصَّعَّار: متکبر، مغرور۔

۲۔ صَعِرَ ـ صَعَراً رأسُهُ: سر کا چھوٹا ہونا۔

۳۔ صَعْرَرَ الشیءَ: کو گھمانا۔ تَصَعْرَرَ: گھومنا۔ اصعنرر و اصعرر: پیچ و تاب کھانا۔ الصُّعْرُورة: گبریلے کی گولی۔

۴۔ اصْعَرَّتِ الابلُ: اونٹوں کا تیز چلنا۔ الصُّعْرُورُ جمع صَعَارِیر: درخت کا جما ہوا رس، جیسے گوند۔

۞ صَعَرَ ـ صَعْراً: (تکبر سے چہرے کا) ترچھا یا ٹیڑھا ہونا۔ صَعَّرَ خدہ: اپنی وضع قطع کو متکبرانہ بنانا۔

صعف: ۱۔ صُعِفَ صَعْفًا: کانپنا۔ أَصْعَفَ الزرعُ: غلے سے چھلکا اترنے کے قابل ہونا۔ صفت صَعِیف۔ الصَّعْفَة: سردی یا خوف سے پیدا شدہ کپکپی۔

۲۔ الصَّعْفَقُ و الصُّعْفُوق و الصَّعْفَقِیّ جمع صعافیق و صَعَافِقَة (ت) نادار خریدار بے سرمایہ گاہک، اور جب کوئی شخص کچھ خریدے تو اس کے ساتھ شریک ہو جائے، کمزور، بزدل، نہتا۔ الصَّعْفُوق جمع صَعَافیق و صَعَافِقَة: کمینہ۔

صعق: ۱۔ صَعِقَ ـ صَاعِقَةً ت السماءُ القومَ: آسمان کا لوگوں پر بجلی گرانا۔ صَعَقَتْهُمُ الصاعقةُ: پر بجلی گرنا۔ صَعِقَ ـ صَعْقًا الرعدُ: بادل کا زور سے گرجنا۔ ـــــ صُعَاقًا الثورُ: بیل کا زور سے ڈکارنا۔

.اُصْعِقَ تہُ السماء: آسمان کا کسی پر بجلی گرانا۔الصَّعَق: (مص) کڑک۔الصُّعاق: بادل کی گرج وکڑک۔ الصاعِقَہ: (مص) جمع صَوَاعِق: زمین پر گرنے والی بجلی، عذاب کی چیخ وپکار۔

۲۔ صَعِقَ -صَعِقَات الرکیَّۃُ: کنویں کا گر جانا۔ وصُعِقَ صَعْقًا و صَعَقًا و صَعْقَۃً و تَصْعَاقًا: کسی تیز آواز وغیرہ کو سن کر بیہوش ہو جانا، ہوش وحواس میں نہ رہنا۔(صفت: صَعِق) مرجانا۔اَصْعَقَ ہٗ: کو قتل کرنا۔الصَّعَق: موت۔الصاعِقۃ جمع صَواعِق: موت، ہر مہلک تکلیف۔المصعُوق: بیہوش، اچانک مرجانے والا۔

۳۔ الصُّعْقُر: مچھلی کے انڈے۔

☉ صَعَقَ -صَاعِقَۃ ہٗ: کو بجلی کا مار ڈالنا، کو بیہوش کرنا، کے حواس باختہ کرنا، پر غشی طاری کرنا۔ صَعِقَ -وَ صُعِقَ صَعْقَۃً: پر بجلی گرنا، کا ہوش زائل ہونا۔صعق فی مکانہ: راہ چلتے مرجانا، رک جانا، جیسے بجلی گری ہو۔ اَصْعَقَ ہٗ: کو بجلی کا مار ڈالنا، تباہ کر دینا، کو بیہوش کرنا، کے حواس باختہ کرنا، پر غشی طاری کرنا۔انصعق: پر بجلی گرنا۔صَعَق: (بادل کی) گرج، گھن گرج (بجلی کی) کڑک، گرج۔صَاعِقَۃ: بجلی، کوندے کی لپک۔ مصعوق: جس پر بجلی گری ہو، حواس باختہ، سٹ پٹایا ہوا، گم سم، کچلا ہوا، ہلاک شدہ، توڑا پھوڑا ہوا، نیست و نابود کیا ہوا۔

صعل: ۱۔ صَعِلَ -صَعَلاً و اِصْعَالَّ: چھوٹے سر اور، پتلی گردن والا ہونا، صفت۔اَصْعَل م صَعْلاء جمع صُعْلٌ۔ الصَّعْل: چھوٹے سر والا شتر مرغ، کھجور کا درخت یا آدمی، لمبا، وہ گدھا جس کے بال جھڑ گئے ہوں۔

۲۔ صَعْلَكَ صَعْلَكَۃً ہٗ: کو محتاج بنانا۔تَصَعْلَكَ: محتاج ہونا۔الصُّعْلُوك جمع صعالیك و صَعَالِك: غریب، بے مایہ۔صَعَالِیكُ العَرب: عرب کے چور اور غریب لوگ۔

۳۔ صَعْلَكَ صَعْلَكَۃً ہٗ: کو دبلا کرنا۔الصُّعْلُوك جمع صَعَالِیك و صَعَالِك: کمزور ناتواں۔

☉ صَعْلَكَۃ: کوچہ گردی، آوارہ گردی۔صُعْلُوك جمع صَعَالِیك: قلاش، مفلس، بے مایہ، کنگال محتاج، غریب بیچارہ، بھکاری، آوارہ گرد، بیکار مزدوری ڈھونڈنے والا، بے خانماں، مارا مارا پھرنے والا، بے گھر، بے در، کوچہ گرد۔

صعن: اَصْعَنَ الرجُلُ: چھوٹے سر اور ناقص عقل والا ہونا۔اِصْعَنَّ الشیءُ: باریک اور نازک ہونا۔

صعا: صَعَا یَصْعا و یَصْعُو صَعْوًا: پتلا اور چھوٹا ہونا۔ الصَّعْو: (مص) جمع صَعَوات واحد صَعْوَۃٌ: چھوٹی چڑیاں۔جمع صِعَاء و اَصْعَاء (ح) ممولا، بیا۔ ناقَۃٌ صَعْوَۃ: چھوٹے سر والی اونٹنی۔

صغب: الصُّغْب: جوں کے انڈے، لیکھیں۔

صغر: ۱۔ صَغُرَ -صَغَراً و صَغَارَۃً و صِغَرًا و صُغْرانًا: چھوٹا ہونا۔صَغُرًا القوم: قوم میں سب سے چھوٹا ہونا۔فُلانًا: سے چھوٹا ہونا۔صَغَرَ -صُغْرًا القومَ: قوم میں سب سے چھوٹا ہونا۔فُلانًا: سے چھوٹا ہونا۔صَغِرَ -صُغْرًا القومَ: قوم میں سب سے چھوٹا ہونا۔فلانًا: سے چھوٹا ہونا۔آپ کہتے ہیں۔ما صَغَرَنی الابسنۃِ: وہ مجھ سے صرف ایک سال چھوٹا ہے۔صَغُرَ -صُغْرًا و صَغَارَۃً و صِغَرًا و صُغْرانًا: چھوٹا ہونا۔صَغَّرَہٗ: کو چھوٹا بنانا۔اَصْغَرَ القومُ: قوم کا چھوٹے قد والے جننا۔ہٗ: کو چھوٹا بنانا۔

ت الارضُ: زمین کا چھوٹے پودوں والی ہونا۔ اِسْتَصْغَرَہٗ: کو چھوٹا سمجھنا یا چھوٹا پانا۔فلانٌ: چھوٹا طلب کرنا۔الصِّغْرَۃ: سب سے چھوٹی اولاد یا قوم میں سب سے چھوٹا کہتے ہیں۔ھو صِغْرَۃُ ابویہ او صغرۃ اولاد ابویہ: وہ اپنے ماں باپ کی سب سے چھوٹی اولاد ہے۔صِغار القوم: قوم میں چھوٹے لوگ کہتے ہیں۔انا من الصِّغْرَۃ: میں چھوٹے لوگوں میں سے ہوں۔الصُّغَار و الصُّغْران: چھوٹا۔الصَّغَارۃ: (مص) چھوٹا پن کہا جاتا ہے کہ صَغَارَۃ: قدر و منزلت میں چھوٹا پن اور صِغَر: جسامت میں چھوٹا ہونا ہے۔ الصَّغِیر جمع صِغار و صُغَراء: چھوٹا۔الاَصْغَر: اسم تفضیل جمع اَصَاغِر و اَصَاغِرۃ و اَصْغَرُون م صُغْریٰ جمع صُغَر: سب سے چھوٹا، یا کسی سے چھوٹا۔ الاَصْغَرَانِ: دل و زبان، اسی سے مثل ہے۔المرءُ باَصْغَرَیہ: آدمی کی قدر و منزلت دو چھوٹی چیزوں دل اور زبان سے ہے۔

۲۔ صَغُرَ -صِغَرًا و صُغْرًا و صَغَارًا و صَغَارَۃً و صُغْرانًا: ذلیل و خوار ہونا۔صَغَّرَہٗ: کو ذلیل کرنا کہتے ہیں۔صَغَّرَہٗ فی اعین الناس: اس نے اس کو لوگوں کی نظر میں حقیر کیا۔اَصْغَرَہٗ: کو ذلیل کرنا۔تَصَاغَرَ الرجُلُ: حقیر ہونا، بے قدر ہونا کہتے ہیں۔تَصَاغَرَت الیہ نفسُہٗ: اس نے اس کے سامنے آپ کو لائق مذمت ثابت کیا۔الصَّغَار و الصُّغْر: ذلت، حقارت، کمزوری، کمی، ظلم بے انصافی۔الصَّاغِر جمع صَغَرۃ و صَاغِرون (فا): ذلیل، حقیر، ذلت اور ظلم پر راضی۔

۳۔ صَغُرَ -صِغْرًا و صُغْرًا و صَغارًا و صَغَارَۃً و

صُغْرانات الشمسُ: سورج کا غروب کی طرف مائل ہونا۔

☉ صَغُرَ -صِغَرًا و صَغَارَۃ و صِغَر -صَغَرًا: چھوٹا ہونا، بہت کم یا ناکافی ہونا، کم ہونا، گھٹنا۔گھٹ جانا، کم ہو جانا، سمٹنا، نوجوان ہونا، کمسن ہونا، منکسر المزاج ہونا، عاجز ہونا، فرمانبردار ہونا، اطاعت شعار ہونا، اطاعت پذیر ہونا، انقیاد پذیر ہونا، منقاد ہونا، کمینہ، ذلیل، یا فرومایہ ہونا، غریب ہونا مسکین ہونا۔صَغَرَ ہٗ صُغْرًا ہٗ ب: سے عمر میں بقدر.... چھوٹا ہونا۔صَغَّرَ ہٗ: کو چھوٹا بنانا، کم کرنا، تھوڑا کرنا۔-- ہ/ ھ: کو گھٹا کر بتانا، پر ہنسنا، کی ہنسی اڑانا، کا مذاق اڑانا، کو بے قدر کرنا، کو حقیر یا ذلیل کرنا۔تَصَاغَر: اپنے آپ کو قابل مذمت ثابت کرنا، کمینہ ذلیل یا فرومایہ ہونا یا عاجزی کرنا، لجاجت کرنا، اپنی بے عزتی کرنا، اپنی خودداری کا جنازہ نکالنا۔اِسْتَصْغَر ہ/ ھ: کو چھوٹا، معمولی یا بے حقیقت سمجھنا، کو حقیر جاننا، کی صحیح قدر و قیمت کا اندازہ نہ کر سکنا، کے متعلق بری رائے رکھنا۔استصغر نفسہ: اپنے آپ کو کم مرتبہ سمجھنا۔صِغَر: چھوٹا ہونا، چھوٹا پن کمی، ناکافی ہونا، معمولی ہونا، کمی قلت، کم سنی، کم عمری۔ صِغَرالسن: کم سنی، نوعمری۔صغیر السن: کم سن۔ صغیر النفس: کمینہ خصلت، گھٹیا، پست، رذیل، ذلیل، فرومایہ، خوش آمدی، کاسہ لیس، خوشامدی ٹٹو، چاپلوس۔صِغارُ المؤظفین: چھوٹے اہلکار۔کُلّ صَغیرۃٍ و کبیرۃٍ: ہر تفصیل۔صغیرۃ جمع صَغائر: معمولی قابل معافی گناہ، چھوٹی غلطی۔صُغائر: معمولی یا فضول باتیں، غیر اہم امور۔اَصْغَر الشرَّین: دو برائیوں میں سے کم درجہ کی برائی۔آسیا الصُّغْریٰ: ایشیائے کوچک۔الدول الصغری: چھوٹے ممالک۔ سوریا الصغری: فلسطین۔النِّهایَۃُ الصغری: کم سے کم۔فی صورۃٍ مُصَغَّرۃ: چھوٹے پیمانے پر۔فلمٌ مُصَغَّر: مائکروفلم۔اصغار: حقارت، تحقیر توہین، تذلیل۔بے التفاتی، بے پروائی۔تصاغر: غلامی، کمینگی، خوشامد، کاسہ لیسی، عاجزی، لجاجت، کسی کے سامنے جھکنا۔صاغِر: کمینہ، منکسر المزاج، عاجز، حقیر، ذلیل، قابل مذمت، لائق مذمت، شرمندہ، نیچا شرمسار، مسکین، عاجزانہ طبیعت والا، بددل، افسردہ، غمگین، فرمانبردار، غلامانہ۔-لِ: کا تابع محکوم۔

صغا: ۱۔ صَغَا -- صُغْوًا الیہ: کی طرف کان لگانا۔ صَغِیَ یَصْغَی صَغًی و صُغِیًّا الیہ: کی طرف جھک کر سننا، سننے کے لئے کی طرف جھکنا۔اَصْغَی اصغاءً الی حدیثہ: کی بات کو غور سے سننا۔الیہ: سننے کے

معنی۔ کَانَ مِن صالحِہ: یہ اس کے مفاد میں تھا۔
صوالح شخصیۃ: ذاتی مفادات۔ الصالحات: اچھے اعمال، نیک اعمال۔

صلخ: اصلِخ۔ صَلَخًا سمعُہٗ: بہرہ ہونا۔ صالخ الرجُلُ: بہرہ بننا۔ الأصلخ م صلخاء جمع صُلخ بہرہ۔ الصَلَخ: (مص) بہرا پن۔
۲۔ اِصْلَخّ: لیٹنا۔
۳۔ الصالِخ: خارش۔ کہتے ہیں جَربٌ صالخٌ و سالخٌ (ح) کالا سانپ۔ الأصلخ م صلخاء جمع صُلخ من الجمال: خارشی اونٹ۔ الصَلَخ: خارش۔
صَلُوخ: مہلک مصیبت۔
۴۔ اصلَخدَّ الرجُلُ: سیدھا کھڑا ہونا۔ الصَلَخد و الصِلَّخد و الصِلْخد و الصلخاد و الصُلاخد و الصَلَخدَی جمع صَلاخِد: قوی، ذہین دلیر۔
۵۔ الصَلَخدَم من الابل: طاقت ور اونٹ۔

صلد: اصلَدَ۔ صُلُودا الزندُ: چقماق کا بغیر آگ نکالے ہوئے آواز دینا۔ السائلَ: سائل کو کچھ نہ دینا۔
صَلُدَ۔ صَلادَۃً: کنجوس ہونا۔ صَلَّد تَصلِیداً: کنجوسی کرنا۔ أصلَدَ الزندُ: چقماق کا بغیر آگ نکالے آواز دینا۔ ۔ الرجلُ: کی چقماق کا آگ نہ دینا۔ ۔ الزندَ: چقماق کو بغیر آگ نکالے آواز دینے والا کر دینا۔ فرسٌ صَلُدٌ: وہ گھوڑا جس کو پسینہ نہ آئے (یہ گھوڑے کی بری صفت ہے) رجُلٌ صَلُدٌ: کنجوس مرد۔ الصالِد (فا): آگ نہ دینے والا چقماق۔
الصالِدَۃ جمع صَوالِد: صالد کا مونث۔ الأصلَد م صَلْداء جمع صُلد: کنجوس۔ عودٌ صلاّدٌ: لکڑی جس سے آگ نہ جلے۔ الصَلُود: آگ نہ دینے والا چقماق۔ بہت ہی کنجوس۔ قِدرٌ صَلُودٌ: دیر سے ابلنے والی ہانڈی۔ امرأۃٌ صَلُودٌ: بے برکت عورت۔ فرسٌ صَلُودٌ: گھوڑا جسے دیر سے پسینہ آئے۔ عود مِصلاد: لکڑی جس سے آگ نہ جلے۔ ناقۃٌ مِصلاد: بچہ والی بے دودھ کی اونٹنی۔
۲۔ صَلَدَ۔ صُلُودًا ت الارضُ: زمین کا سخت ہونا۔ ۔ صُلعتُہٗ: کا گنج کا چمکنا۔ اصلَدت الارضُ: زمین کا سخت ہونا۔ الصَلْد جمع أصلاد: سخت چکنا، بنجر۔ کہتے ہیں۔ ارضٌ صَلْدٌ و مکانٌ صَلْدٌ: زمین اور جگہ جہاں کچھ نہ اگے۔ جبینٌ صلدٌ: سخت پیشانی۔ رأسٌ صَلْدٌ: وہ سر جس پر بال نہ اگیں۔ الصَلُود: سخت، خشک۔ الصَلُودَد: سخت، چکنا۔ الصِلداء و الصِلدَاءۃ: سخت ناہموار زمین۔
۳۔ صَلَدَ۔ صَلَدَات الدابۃُ: جانور کا دوڑتے وقت پاؤں زمین پر مارنا، کھڑا ہونا۔ بیدیہ: دونوں ہاتھ سے تالی بجانا۔ الصالِدَۃ جمع صَوالِد: پیسنے میں آواز نکالنے والا دانت۔
۴۔ صَلَدَ۔ صَلْداً الرجُلُ فی الجبلِ: پہاڑ پر چڑھنا
۵۔ الصَلُود و الصَلِید: اکیلا۔
۶۔ الصَلدَح: چوڑا پتھر۔ الصَلُودَح: بہت سخت۔
۷۔ الصَلْدَم جمع صَلادِم: سخت، سخت سموں والا (ح) شیر۔
صَلَدَ۔ صَلادۃ و صلودۃً: سخت مضبوط یا ٹھوس ہونا یا ہو جانا (زمین وغیرہ کا) أصلَد: یہی معنی۔ صَلْد جمع اصلاد: سخت، مضبوط، ٹھوس، خشک، بنجر، بے آب و گیاہ (زمین) سخت، بے لوچ، مردہ، بے جان، بے کیف، بے حس و حرکت، جامد۔ صُلُودۃ: سختی، مضبوطی، ٹھوس پن (زمین وغیرہ کا)

صلر: الصِلَّور: (ح) دریا کی ایک مچھلی۔

صلص: الصَالِصَۃ: (ط) ٹماٹروں، لیموں یا مصالحوں کے رس سے بنایا ہوا شیرہ۔
صَلْصَۃ جمع صلصات و صلص: چٹنی (اٹلی کی زبان کا لفظ)

صلط: ۱۔ الصَلَطَۃ او الصَلاطَۃ (ط): سرکہ یا ترشہ سے ترسبزیوں نیز نمک، لہسن تیل اور رائی سے تیار کردہ خوراک۔ (اٹلی کی زبان کا لفظ)
۲۔ اصلَنطَحَ ت البطحاءُ: ہموار زمین کا کشادہ ہونا۔ الصُلاطِح والمُصلَنطِح: چوڑا، وسیع۔

صلع: اصلِعَ۔ صَلَعًا: کے سر کے اگلے حصہ کے بالوں کا گر جانا۔ صفت الأصلَع جمع صُلع و صُلعان کہتے ہیں صَلِعت الشجرۃُ: درخت کی شاخوں کے سرے جھڑ گئے۔ صَلَّع الشیءَ: کو اچھی طرح یا خوب ظاہر کرنا (عام زبان میں) صفت مفعولی مُصَلَّع: (عام زبان میں)۔ وانصَلَعَت الشمسُ: سورج کا بادلوں کی اوٹ سے نکل کر چمکنا۔ ۔ ت الحیّۃُ: سانپ کا صاف ستھرا مٹی کے بغیر نکلنا۔ تَصَلَّعَت الشمس: سورج کا بادلوں کی اوٹ سے نکل کر چمکنا۔ ۔ ت السماءُ: بادلوں سے ابر کا ہٹ جانا، چھٹ جانا۔ الحیّۃُ: سانپ کا صاف ستھرا اور مٹی میں آلودہ ہوئے بغیر نکلنا۔ الصَلَع (مص): سر کے اگلے حصہ سے بالوں کا غائب ہونا۔ الصُلْعَۃ والصَلَعَۃ: سر کا گنجا حصہ۔ کہتے ہیں۔ صَکَّہٗ علی صُلعتِہ: اس نے اس کے سر کے گنجے حصہ پر مارا۔ الصَلعاء جمع صُلع: الاصلع کا مونث۔ خالی بیابان۔ رملۃ صَلعاء: زمین کا ریتلا قطعہ جس پر کوئی درخت نہ ہو۔ الصُلَّع و الصُلاّع و الصَلِیع چوڑی چٹان۔ من الأمکنۃ: کچھ نہ اگاتے والی جگہ۔ رأسٌ صَلِیع: سر جس کے اگلے حصہ کے بال گر گئے ہوں۔
۲۔ صِلاعُ الشمس: سورج کی گرمی۔ الصَلعاءُ: مصیبت۔ جمع صُلَّع۔
۳۔ صَلعَم: صلی اللہ علیہ وسلم کا مخفف۔
صَلِعَ۔ صَلَعًا: گنجا ہونا۔ صَلَع: گنجا پن۔ صُلَعَۃ و صُلعَۃ: گنجی چندیا، گنجا سر۔ أصلَع م صَلعاءُ جمع صُلع و صُلعان: گنجے سر والا۔
صَلِعَ۔ صَلَعًا: گنجا ہونا۔ صَلَع: گنجا پن صُلَعَۃ و صُلعۃ: گنجی چندیا، گنجا سر۔ أصلَع م صَلعاءُ جمع صُلع و صُلعان: گنجا، گنجے سر والا۔

صلف: اصلِفَ۔ صَلَفًا: ڈینگ مارنا۔ صفت صَلِف جمع صَلِفُون و صُلفاء صَلافی۔ ۔ لصاحبہ: اپنے ساتھی کے متعلق ناپسندیدہ باتیں کرنا۔ تصَلَّف: بتکلف، ڈینگیں مارنا، چاپلوسی کرنا۔
۲۔ صَلِفَ۔ صَلَفًا السحابُ: بادل کا بہت گرجنا اور کم برسنا۔ ت المرأۃُ عند زوجھا: عورت کا خاوند کی نظر میں کم قدر ہونا۔ صفت صَلِفَۃ جمع صَلِفات و صَلائف: اس سے مثل ہے۔ من یبْغِ فی الدین یَصْلَف: جو شخص لوگوں کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا اور دین سے تمسک نہ رکھے، وہ لوگوں کی ہمدردیاں کھو بیٹھتا ہے۔ أصْلَفَ: بے خیر ہونا۔ فلانًا: کو ناپسند کرنا، سے نفرت کرنا۔ تَصَلَّفَ القومُ: سخت زمین میں جا پڑنا۔ الصَلِف: بے مزہ کھانا۔ اناءٌ صَلِف: کم پانی پینے والا بھاری برتن۔ سحابٌ صَلِف: بہت گرجنے، کم برسنے والا بادل۔ ارضٌ صَلِفۃٌ: کچھ نہ اگانے والی زمین، بنجر زمین۔ الأصلَف جمع صَلائف: سخت بنجر زمین۔ الصلفاء و الصِلفاء و الصَلفاء و الصِلفاءۃ جمع الصَلافِی: سخت بنجر زمین۔ طعام صَلِیف: بے مزہ کھانا۔ المُصلِف (فا): بیوی کی ناقدری کرنے والا۔
۳۔ أصلَفَ: مشکل سے سانس لینا۔ الصَلِف: بھاری برتن۔
۴۔ الصَلُف واحد صَلُفَۃ: کھجور کے درخت کے گودے کے مخفی حصے۔ الصَلِیف: گردن کا پہلو، کہتے ہیں۔ أخذہٗ بصلیفہ: اس نے وہ سب لے لیا۔
۵۔ صَلْفَعَ: محتاج و مفلس ہونا۔ ۔ رأسہٗ: کا سر مونڈنا۔

صَلِفَ - صَلَفًا و تَصَلَّفَ : ڈینگ مارنا، بڑ ہانکنا، شیخی بگھارنا، زبان درازی کرنا، اینٹھ کر چلنا، رعب جمانا۔ صَلَف : شیخی، لاف زنی، زبان درازی، ڈینگ، بڑ، گمان، تکبر، خود پسندی، غرور، اکڑ، اکڑفوں، ہیکڑی، نری لفاظی، محض عبارت آرائی، خود بینی۔ صَلِف جمع صُلَفاء : شیخی باز، لاف زن، ڈینگ مارنے والا، شان وشوکت دکھانے کا شوقین، زبان دراز، اینٹھ کر چلنے والا، شیخی خورہ۔ تصلف بمعنی صَلَف۔ متصلف بمعنی صَلِف۔

صلق : ۱۔ صَلَقَ ۔ صَلْقًا الرجُلُ : مصیبت میں چلانا۔ ـِ صَلْقًا نابَهُ : دانت پیسنا۔ أَصْلَقَ الرجُلُ : مصیبت میں چلانا۔ ـ انیابُ : دانت کا آواز دینا۔ تَصَلَّقَ المریضُ : درد سے لوٹ پوٹ ہونا۔ ـت المرأةُ : عورت کا دردزہ میں مبتلا ہونا۔ اصْطَلَقَ البعیرُ بنابه : اونٹ کا دانت پیسنا۔ الصَّلْقُ : (مص) زور کی آواز۔ المِصْلَقُ و المِصْلاقُ من الخطباء جمع مَصَالِق و مَصَالِیق : پرجوش مقرر، خوش بیان مقرر۔

۲۔ صَلَقَ ۔ صَلْقًا ہ بالعصا : کو لاٹھی سے مارنا۔ ـ ته الشمسُ : سورج کا کسی کو گرمی سے تکلیف پہنچانا۔

۳۔ الصُّلافة : ایک جگہ پر زیادہ مدت ٹھہرا ہوا پانی۔ الصَّلَق جمع أَصْلاق جمع الجمع أَصَالِیق : ہموار زمین۔ الصَّلِیق : چکنا۔ الصَّلِیقة جمع صَلائِق : چپاتی، پتلی روٹی، گوشت کا بھنا ہوا ٹکڑا۔ المَصَالِیق : بڑے بڑے پتھر، ہلکے چھلکے اونٹ۔

۴۔ صَلْقَعَ : محتاج ومفلس ہونا۔ ـ رأسَهُ : کا سر مونڈنا۔ الصَّلْقَع : خالی کہتے ہیں: مکانٌ صَلْقَعٌ بَلْقَعٌ و صَلَنْقَعٌ بَلَنْقَعٌ : یعنی خالی جگہ۔

۵۔ صَلْقَعَ صوتَه : سخت آواز نکالنا۔ الصَّلَنْقَع : سخت تیز۔

صلم : ۱۔ صَلَمَ ۔ صَلْمًا و صَلَّمَ الشیءَ : چیز کو جڑ سے کاٹنا۔ ـہُ : (کے) کان اور ناک جڑ سے کاٹنا۔ اصْطَلَمَهُ : کو جڑ سے اکھیڑنا کہتے ہیں۔ اصْطَلَمَهُمُ الدهرُ : زمانہ نے انہیں جڑ سے اکھاڑ دیا یعنی ان کا خاتمہ کر دیا۔ رجُلٌ أَصْلَمُ م صَلْماء جمع صُلْم الأذنین : وہ شخص جس کے کان ایسے کٹے ہوں کہ گویا پیدائشی ایسے ہیں۔ الصَّیْلَم : تلوار، مصیبت، سخت کام۔ وقعة صَیْلَمَةٌ : جڑ سے اکھیڑ دینے والی جنگ۔ المُصَلَّمُ الأذنین : جس کے کان پیدائشی طور پر کٹے ہوں۔

۲۔ الصَّلَم و الصَّلَمة : (جیسے خَدَم و کَفَرة) واحد صَالِم : مضبوط اور بہادر لوگ۔ الصُّلامَة و الصَّلامَة و الصِّلامَة : جمع صُلامات و صَلامات و صِلامات : لوگوں کی ایک جماعت، عمر، سخاوت اور بہادری میں برابر لوگ۔ الصَّیْلَم : ایک وقت کا کھانا۔

۳۔ صَلْمَعَ : محتاج ومفلس ہونا۔ ـ الرأسَ : سر مونڈنا۔ ـ الشیءَ : چیز کو جڑ سے اکھیڑنا، کو چکنا کرنا۔ صَلْمَعَةٌ هو صَلْمَعَةٌ قَلْمَعَةٌ : وہ اور اس کا باپ غیر مشہور ہیں

صلہ : ۱۔ اصْلَهَبَّ الشیء : دراز ہونا، لمبا ہونا۔ الصَّلْهَب : بڑا گھر۔ و المُصْلَهِبّ : لمبا مرد۔

۲۔ الصِّلْهَج : بڑی چٹان (ح) مضبوط اونٹنی۔

۳۔ اصْلَهَمَّ : سخت ہونا۔ الصِّلْهام : جری، بہادر (ح) شیر۔

صلا : ۱۔ صَلا ۔ صَلْوًا فلانًا : کو پیٹھ کے درمیان مارنا۔ صَلِيَ تَصْلَى صَلاً و أَصْلَى اصلاءً ات الناقةُ : جننے کے قریب ہونے کی وجہ سے اونٹنی کے دُبر و دُم کے درمیان کے حصہ کا ڈھیلا ہونا۔ الصَّلا : (مص) جمع صَلَوات و أَصْلاء : انسان اور ہر چوپائے کی پیٹھ کا درمیانی حصہ۔

۲۔ صَلَّى صَلاةً : دعا کرنا، نماز پڑھنا۔ ـ اللّٰه علیه : اللہ کا کسی کو برکت دینا، کی تعریف کرنا، دعا کرنا کہ اسے خوش نصیبی عطا فرمائے۔ الصَّلاة جمع صَلَوات او الصلوٰة : (واؤ سے) نماز، دعا، تسبیح ـ من اللّٰه : اللہ کی اپنے بندوں پر رحمت اور انکی تعریف۔ المُصَلَّى : نماز ادا کرنے کی جگہ، جنازہ گاہ۔

۳۔ صَلَّى تَصْلِيَةً الفرسُ : گھوڑ دوڑ میں گھوڑے کا دوسرے نمبر پر آنا۔ صفت مُصَلٍّ

صَلی : ۱۔ صَلَى ۔ صَلْيًا اللحمَ : گوشت بھوننا۔ مَصْلِيٌّ : بھنا ہوا گوشت۔ ـ فلانًا النار و فیها و علیها : کو آگ میں ڈالنا۔ صَلِيَ ۔ صَلًى و صِلِيًّا و صُلِيًّا و صِلِيًّا النارَ و بها : آگ کی گرمی برداشت کرنا، یا آگ میں جلنا۔ ـ الأمرَ و بالأمر : معاملہ کی شدت برداشت کرنا۔ صَلَّى العصا علی النار او بالنار : لاٹھی کو آگ میں تپا کر نرم کرنا اور سیدھا کرنا، شاعر کے اس قول میں "فما صَلَّى عَصاكَ کمستدیم : یعنی اس نے تمہاری حالت اس طرح ٹھیک نہیں کی جس طرح آپ کسی کام کو تندہی سے سرانجام دیتے ہیں۔ ـ یَدَهُ : ہاتھ تاپنا۔ أَصْلَى یَدَهُ : ہاتھ تاپنا۔ ـہُ النارَ : کو آگ میں ڈالنا۔ تَصَلَّى تَصَلِّيًا النارَ و بالنار : آگ کی گرمی برداشت کرنا، آگ تاپنا۔ ـ عصاه علی النار : لاٹھی کو آگ پر تپانا۔ اِصْطَلَی اصْطِلاءً بالنار : آگ تاپنا کہتے ہیں۔ فلانٌ لا یُصْطَلی بنارہ : فلاں ایسا بہادر ہے کہ اس کا مقابلہ نہیں ہوسکتا۔ الصِّلاء و الصَّلَى : آگ یا بڑے پیمانہ کی آگ، ایندھن۔

۲۔ صَلَى ۔ صَلْيًا الرجلَ : خوشامد و درآمد سے کسی کو کسی برائی کرنے پر مجبور کرنا، دھوکہ دینا۔ ـ للصید : شکار کے لئے جال بچھانا۔ ـ لَهُ الشَرَكَ : کے لئے جال بچھانا (عام زبان میں) ـت الحیّةُ : سانپ کا اپنی گردن اٹھا کر کسی گزرنے والے کی گھات میں رہنا تا کہ اس پر جھپٹا مار سکے (عام زبان میں) صَلِيَ البسینُ اللفارة : بلی کا چوہے کی گھات میں بیٹھنا (سریانی عام زبان میں) المِصْلاة و المِصْلَى جمع مَصالٍ : شکار کرنے کا جال، پھندا کہتے ہیں: ان للشیطان فخاخًا و مَصالِيَ : شیطان کے بہت سے جال اور پھندے ہیں۔

۳۔ الصَّلایَة و الصَّلاءَة جمع صُلِيٌّ و صِلِيٌّ : پیشانی، خوشبو کو کوٹنے کا بٹا، سِل (جس پر چیزیں کوٹی جاتی ہیں)۔

صَلّی : نماز ادا کرنا، دعا کرنا، عبادت کرنا۔ صَلّى بالناس : لوگوں کو نماز پڑھانا، نماز میں امامت کرنا۔ صَلَّى علی : کے حق میں دعائے خیر کرنا، (اللہ تعالیٰ کا) کسی کو خوش رکھنا۔ صلوٰۃ و صلاۃ : نماز، سفارش، شفاعت، سفارش کی نماز، برکت، دعائے خیر، اشیرباد، خدا کی رحمت، خدا کا لطف وکرم۔ صلاۃُ التراویح : ماہ رمضان کے دوران راتوں کو ادا کی جانے والی نماز۔ صلاۃ الستار : گرجے میں شام کی نماز۔ مُصَلٍّ : نمازی، عبادت کرنے والا۔ صَلون : سیلون، بیٹھک، دیوان خانہ، کمرۂ استقبال۔ صَلَى ۔ صَلْيًا ہ : کو بھوننا۔ صَلِيَ ۔ صَلًى و صُلِيًّا و صِلاءً ہ/ب : میں جلنا، کے شعلہ یا کی لپیٹ میں ڈالا جانا۔ صَلَّى ہ ب : کو سے یا پر گرم کرنا، تپانا۔ اَصلی ہ ہ : مندرجہ بالا معنی۔ اَصْلَى ہ : (خصوصاً النار) کو کسی چیز یا خصوصاً آگ میں جلانا۔ اصلاہ نارا من الغیرة : کو حسد، بدگمانی، غیرت یا محبت کے سخت ٹیسوں سے گزارنا۔ اصلاہ نارا : کو آگ لگانا، پر فائر کرنا (عسکری اصطلاح میں) تَصَلّی ب : اپنے آپ کو کسی چیز پر یا کے ذریعہ یا (بالنار) آگ پر گرم کرنا، یا آگ تاپنا۔ اصطلیٰ : بمعنی تَصَلّی۔ لا یُصْطَلی بنارہ : وہ ناقابل تسخیر ہے، اسے شکست نہیں دی جا سکتی۔ مُصْطَلًى : چولہا، انگیٹھی۔

صمّ : ۱۔ صَمَّ ۔ صَمًّا القارورةَ : شیشی کو بند کرنا۔ ـ الجُرحَ : زخم پر لیپ لگا کر باندھنا، زخم کی مرہم پٹی کرنا۔ ـ صَمَمًا و صَمًّا : کا کان بند ہونا، اونچا

سننا، بہرا ہونا یا بالکل نہ سننا۔ صفت اَصَمّ م صَمَّاء جمع صُمّ و صُمَّان کہتے ہیں۔ صَمَّتِ الأُذُن: کان بند ہوگیا۔ صُمَّ صداہ: (یعنی اس کی آواز بند ہوگئی) مراد وہ ہلاک ہوگیا، مرگیا۔ صَمَّمَ ہٗ: کو بہرا کرنا۔ أَصَمَّ: کا کان بند ہونا۔ ۔ ہٗ: کو بہرا کرنا یا بہرا پانا۔ -- القارورۃَ: شیشی بند کرنا۔ ۔ دعاءَہٗ: ایسے لوگ پانا جو بہرے ہوں، جو نہ تو اسکی سرزنش سنتے ہوں نہ جواب ہی دیتے ہوں۔ ۔ اللّٰہُ صدی فلان: اللہ اسے ہلاک کرے۔ تَصَامّ عن الحدیث: بہرا بننا۔ الصِمّ: سخت مصیبت۔ الصِمَّۃ جمع صِمَم: صمم کا اسم نوع۔ شیشی وغیرہ کا ڈاٹ۔ الصَمَم (مص) بہراپن۔ صَمَامِ کقَطَامِ: سخت مصیبت کا اسم علم ہے کہتے ہیں۔ صَمّی صَمَامِ: یعنی اے مصیبت اور زیادہ ہو جا نیز کہتے ہیں۔ صَمَامِ صَمَامِ: یعنی خاموش رہ کر بہرے بن جاؤ۔ الصِمَام جمع أَصِمَّۃ والصِمَامَۃ: شیشی کا ڈاٹ۔ الأَصَمّ: ٹھوس، مضبوط کہتے ہیں۔ حجرٌ أَصَمّ و صخرۃٌ صَمَّاءُ: ٹھوس، پتھر، چٹان۔ رمحٌ أصمّ: مضبوط نیزہ۔ رجلٌ اَصَمّ: وہ مرد جو اپنی خواہش کا بندہ ہو اور اس سے کسی بہتری کی امید نہ ہو۔ دھرٌ اَصم: بہرا زمانہ جو کوئی شکایت نہ سنتا ہو۔ الشھر الأصم: ماہ رجب (جس میں جنگ کی حرکت اور اسلحہ کی جھنکار سنائی نہیں دیتی تھی اور نہ ہی کسی مدد کے لئے پکارنے والی کی کوئی آواز) (مُوَلّدین: (زمانہ حال کے مصنفین) کے نزدیک) دسمبر کا مہینہ کیونکہ بارشوں کی کثرت اور سردی کی وجہ سے اس میں لوگ پرسکون رہتے ہیں۔ الصَمَّاءُ جمع صُمّ: الاَصمّ کا مونث، سخت زمین، بڑی مصیبت۔ الصَمَّان والصَمَّانۃ: ہر سخت پتھریلی زمین۔

۲- صَمَّ ۔صَمًّا عزیمتَہٗ: پکا ارادہ کرنا۔ صَمَّمَ علی الامرِ وفیہ: اپنی رائے پر چلنا اور منع کرنے والے کی بات پر کان نہ دھرنا گویا بہرا ہو۔ ۔ السیفُ: تلوار کا ہڈی سے پار ہو جانا اور اسے کاٹ ڈالنا۔ الصِمّ (ح) شیر۔ الصِمَّۃ جمع صِمَم: بہادر (ح) شیر۔ رجلٌ صَمَمٌ: پکے ارادہ والا مرد۔ المُصَمِّم (فا): ثابت قدم، کام میں نہ رکنے والا۔ السیف المُصَمِّم: قاطع تلوار۔ التصمیم جمع تَصَامِیم: پلان، ڈیزائن، سکیچ، پلاننگ، منصوبہ بندی، ڈیزائننگ، ڈیزائن، کسی منصوبہ کا پختہ تعاقب۔

۳- صَمَّ ۔صَمًّا الرجُلَ بحجر: کو پتھر مارنا۔

۴- صَمَّمَ الشیءَ: کسی چیز کو دانتوں سے کاٹنا۔ الصِمَّۃ (ح): نر سانپ۔

۵- صَمَّمَ ہُ الحدیثَ: کو کلام یاد کرانا۔

۶- الصِمَّۃ جمع صِمَم (ح) مادہ۔ سیھی۔ الصمیم: عضو کو قائم رکھنے والی ہڈی۔ ۔ من کل شیءٍ: ہر چیز کا خالص حصہ (واحد اور جمع دونوں کے لئے مستعمل ہے) آپ کہتے ہیں: رجلٌ صمیم و رجال صَمِیم م صَمِیمَۃ: کہتے ہیں۔ ھو من صمیمِ القوم: یعنی وہ قوم کا اصل اور خالص ہے۔ من البرد او الحرّ: سخت سردی یا گرمی کہتے ہیں۔ ذھب فی صمیم الحرّ: وہ سخت گرمی میں چلا گیا۔

۷- صَمْصَمَ صَمْصَمَۃً فی الامر او السیر: ثابت قدمی سے کام جاری رکھنا، یا چلتے رہنا۔ الصَمْصَام والصَمْصَامَۃُ: نہ مڑنے والی تلوار۔ الصِمْصِم والصُمَاصِم والصُمَاصِمۃ من الخیل: چلنے میں ثابت قدم گھوڑا۔

۸- صَمْصَمَت القنفذۃُ: سیہی کا آواز نکالنا۔

۹- صَمْصَمَ (فی اصطلاح العامۃ): کنجوس ہونا، پس انداز کرنا کہتے ہیں۔ رجُلٌ یُصَمْصِمُ مالہ و رجُلٌ صِمْصِیم: کنجوس جو مال بچا کر رکھے۔

۱۰- الصِمْصِم: چھوٹا، موٹا۔ الصَمْصَمَۃ والصِمْصِمۃ جمع صِمْصِم و صَمَاصِم: قوم کا وسط لوگوں کی جماعت

صَمَّ ۔صَمًّا و صَمَمًا: بہرا ہونا یا ہو جانا۔ صَمَّ ۔ صَمًّا ہ کسی چیز، بوتل وغیرہ کو بند کرنا، ڈاٹ لگانا۔ صَمَّمَ ہٗ: کو بہرا کر دینا۔ علی: کا پختہ ارادہ کرنا، کا فیصلہ کرنا، پر جما رہنا، ڈٹا رہنا، قائم رہنا۔ ــــ ہ: (کسی چیز) کا خاکہ یا نقشہ یا ڈیزائن تیار کرنا کا منصوبہ بنانا، پروگرام بنانا، کی منصوبہ سازی کرنا۔ -- ہ ل ہ کے لئے کسی چیز کا خاکہ بنانا، تیار کرنا، یا نقشہ بنانا یا تیار کرنا، ڈیزائن بنانا یا تیار کرنا۔ أَصَمَّ: بہرا ہونا یا ہو جانا۔ ہٗ: کو بہرا کر دینا۔ ہ ہ/عن: کو سے بہرا بنا دینا۔ تَصَامَّ عن: کو نہ سننا، پر کان نہ دھرنا۔ صِمَّۃ: پلگ (plug)، کارک (Cork)، سٹاپر (Stoppr)

صَمَم: بہراپن۔ کان فی صمم عن: کے متعلق پنبہ بگوش ہونا۔ صِمَام جمع صِمَامات بمعنی صِمَّۃ (نیز) والو۔ (ریڈیو) ٹیوب۔ صِمامُ الأمَان (الأمن): سیفٹی والو۔ صِمامُ التقویم: ریکٹی فائر ٹیوب۔ رفع الصِمَام عن: کو اپنی رائے پر چلنے دینا، کو بے لگام کرنا (جیسے احساس کو)۔ صمیم: بالکل اندرونی گہرا، عمیق، دلی قلبی، دل، گودا، مغز، جوہر، اصل، روح، ست، لب لباب، سب سے اہم بات، سچا، اصلی، حقیقی، مخلص۔ من صمیم القلب: دل کی گہرائی سے، پورے اخلاص سے، انتہائی خلوص کے ساتھ۔ فی صمیم: کے درمیان میں، میں، کے دوران۔ ضَرَبہ فی الصمیم: کو از حد متاثر کرنا، کے دل پر گہرا اثر کرنا۔ صَمِیمی: دلی، قلبی، پر تپاک، پر جوش، گرمجوشانہ۔ اصم اصلخ: بالکل بہرا۔ جذر اصم: جذر اصم، (ریاضی) آلۃ صماء: رضا کارانہ آلہ کار۔ تصمیم علی: کا پختہ عزم، ارادہ، فیصلہ، باعزم عمل، کسی منصوبہ کی پختہ جستجو، منصوبہ بندی، منصوبہ بنانا، ڈیزائن، ڈیزائننگ (جمع تصمیمات و تصامیم) پلان، ڈیزائن، سکیچ۔ من تصمیم فلان: فلاں کا ڈیزائن کردہ۔ مُصَمِّم علی: کچھ کرنے کا مصمم ارادہ کرنے والا۔ مُصَمِّم الازیاء: فیشن کا خالق، ڈیزائنر (ملبوسات کا)

صمأ: صَمَأً ۔صَمْأً: طلوع کرنا۔ ۔ فلانًا علی الأمر: کو پر اکسانا، برانگیختہ کرنا۔

صمت ۱- صَمَتَ ۔صَمْتًا و صُمُوتًا و صُمَاتًا: خاموش رہنا۔ صَمَّتَ: خاموش رہنا۔ ـــ ہٗ: کو خاموش کرنا۔ ت المرأۃُ ولدھا: عورت کا اپنے بچہ کو کچھ کھلا کر بہلانا۔ أَصْمَتَ: خاموش رہنا۔ ہٗ: کو خاموش کرنا۔ ۔ العلیلُ: بیمار کی زبان کا بند ہونا۔ الصُمَات: (مص) خاموشی۔ کہتے ہیں: رماہ بِصُمَاتِہ و سُکَاتِہ: اس نے اس کو چپ کرا دیا۔ الصِمْتَۃ والصُمْتَۃ: وہ کھانا وغیرہ جس سے بچہ چپ کرایا جائے اور بہلایا جائے۔ الصامِت من المال: سونا چاندی۔ (المال الناطق: حیوان) کہتے ہیں۔ مالہ ناطِق ولا صامِت یعنی اس کے پاس کچھ نہیں۔ الصِمِّیت والصُمُوت: کم گو، بہت چپ رہنے والا۔ ضَرْبَۃٌ صَمُوت اندونی ضرب، مار۔ جاریۃٌ صَمُوتُ الخلخال: موٹی ٹانگوں والی لڑکی جس کی پازیب کی آواز سنائی نہ دے۔ المُصْمِت (فا) کہتے ہیں: انہ یشکو الی غیر مُصْمِت: وہ اس سے شکایت کرتا ہے جو اس کی شکایت کی کوئی پرواہ نہیں کرتا۔

۲- الصُمات: پیاس کی سرعت، قصد، ارادہ کہتے ہیں: ھو علی صُمات الأمر او بصُمَاتِہ: وہ کام کرنے کو تیار ہے۔ بات من القوم علی صُمَات: وہ لوگوں سے قریب ہوا۔ الصَمُوت: بھاری زرہ، شہد سے بھرا ہوا چھتہ۔ الصامِت (فا): گاڑھا دودھ۔ المُصْمَت: (مفع) ٹھوس۔ بابٌ مُصْمَتٌ: بند دروازہ جس کے بند ہونے کی جگہ کا پتہ نہ ہو۔ حائطٌ

مُصْمَتٌ: وہ دیوار جس میں کوئی دراڑ نہ ہو۔ فرسٌ مُصْمَتٌ: یک رنگا گھوڑا۔ اناءٌ مُصْمَتٌ: وہ برتن جس پر چاندی کی قلعی نہ ہو۔ أَلْفٌ مُصْمَت و مُصَمَّت: پورا ایک ہزار۔

○ صَمَتَ - ُ صَمْتًا و صُمُوتًا: خاموش ہونا، کم گویا کم سخن ہونا، اپنی زبان پر قابو رکھنا، خاموش ہونا یا ہو جانا، معاملہ کا دب جانا۔ صَمَّتَ ہٗ و أَصْمَتَ ہٗ: کو خاموش کرنا۔ صُمْت: خاموشی۔ فی صمت: خاموشی سے، چپ چاپ۔ صَمُوت: خاموشی صامت کی جمع خاموش رہنے والے۔ صُمُوت: خاموش، کم گو، کم سخن۔ صَامِت جمع صُمُوت: خاموش۔ سینما صامتة: خاموش فلم (Silent film) مُصْمَت: یکساں (رنگ) سادہ، بے در و دریچہ (دیوار) بناوٹ میں یکساں، ایک ہی چیز سے بنا ہوا، بڑا، ٹھوس، جو کھوکھلا نہ ہو، کسا ہوا۔

صمح:۱۔ صَمَحَ - َ صَمْحًا ہُ الحرُّ: گرمی کا کے دماغ کو پگھلا دینا۔ الصُّماح: پگھلی ہوئی چربی جو پاؤں کی پھٹن پر رکھی جائے۔ داغ دینا۔ یومٌ صَامِحٌ و صَمُوحٌ: سخت گرمی کا دن۔
۲۔ صَمَحَ - َ صَمْحًا ہُ بالسوط: کو کوڑے سے مارنا۔ الأَصْمَح: شجاعت کی وجہ سے بہادروں کے سروں پر ضرب لگانے والا۔ حافِر صَمُوحٌ: سُم، کھر جو سخت آواز دے۔
۳۔ صَمَحَ - َ صَمْحًا فلانًا: سختی سے سوال کرنا۔ الصِّمْحَا و الصِّمْحَاءَۃ: سخت زمین۔
۴۔ الصُّمَاح: بدبودار پسینہ۔

صمخ:۱۔ صَمَخَ - ُ صَمْخًا ہُ: کے کان کے سوراخ پر مارنا۔ اَنْفَہٗ: کا ناک توڑنا۔ الصِّمْخ ضرب جس سے چہرے پر نشان پڑ جائے۔ الصِّمَاخ جمع صُمُخ و أَصْمِخَة والأُصْمُوخ: کان کا سوراخ کہتے ہیں: ضرب اللّٰہ علی صِماخِہ اللہ اس کو سلائے۔ کُلُّ أُذْنٍ وَلُوْدٌ و کُلُّ صِماخٍ بَیُوضٌ: یعنی ہر لمبے کان والا انسان کی طرح جنتا ہے اور ہر چھوٹے کان والا پرندوں کی طرح انڈے دیتا ہے۔
۲۔ الصِّمْخ: ایک منجمد چیز جو بکری کے تھنوں میں بچہ دینے کے بعد ہوتی ہے اور اس کے نکلنے کے بعد دودھ صاف ہو جاتا ہے۔ عام لوگ اسے شمندور کے نام سے جانتے ہیں۔ الصُّمَاخ جمع صُمُخ: کم پانی والا کنواں۔
۳۔ اِصْمَخَدَّ: غصہ سے پھولنا۔

صمد:۱۔ صَمَدَ - ُ صَمْدًا و صَمَّدَ فلانًا و لہ و الیہ: کا قصد کرنا کہتے ہیں۔ صَمَدَ صَمْدَ ہذا الامرَ: اس نے اس کام پر اعتماد کیا۔ تَصَمَّدَہ بالعصاء: کو لاٹھی سے مارنا۔ الصَّمَد: سردار جس کی طرف مہمات میں رجوع کیا جائے، اور اس کے بغیر کام پورے نہ ہوں، ہمیشہ رہنے والا، اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ میں سے ایک نام۔ الصَّمْدَۃ: صَمَدَ کا اسم مرۃ۔ الصَّامد: چلی جانے والی چیز کا باقی حصہ (عام زبان میں) المُصَمَّد و المَصْمُود: جس کا قصد کیا جائے۔
۲۔ صَمَدَ - ِ صَمْدًا ہُ بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا۔ ت الشَّمْسُ وجہَہُ: آفتاب کا چہرہ کو جھلس دینا۔ صَمَّدَہٗ بالعصاء: کو لاٹھی سے مارنا۔ صَامَدَ صِمَادًا و مُصَامَدَۃً ہٗ: سے لڑنا تلوار بازی کرنا۔
۳۔ صَمَدَ - َ صَمْدًا القارورۃَ: شیشی پر ڈاٹ لگانا۔ صَمَّدَ الرجلُ رأسَہُ: سر پر رومال باندھنا۔ الصِّمَاد: شیشی کا ڈاٹ۔ و الصِّمادۃ: پگڑی کے علاوہ سر پر لپیٹنے کا کپڑا یا رومال۔ الصَّمْدَۃ (فی اصطلاح المسیحین): وہ رومال جو پادری مقدس قربانی کے برتنوں کے نیچے رکھتے ہیں۔
۴۔ صَمَدَ - ُ صَمْدًا تِ الماشطۃُ العروسَ (فی اصطلاح العامۃ): خادمہ کا دلہن کو اونچی چوکی پر بٹھانا، اسی طرح صَمَدَ الکاہن الصورۃ و القربان: پادری کا تصویر اور قربانی کو اونچی جگہ رکھنا (سریانی) أَصْمَدَ الیہ الأمرَ: معاملہ کے سپرد کرنا۔ الصَّمْد (مص) جمع أَصْمَاد و صِمَاد: اونچی جگہ۔ الصَّمَد: بلند۔ الصَّمْدَۃ و الصُّمْدَۃ: بلند مضبوط گڑی ہوئی چٹان۔
۵۔ صَمَّدَ الدراہمَ: تھوڑا تھوڑا کر کے درہم جمع کرنا اور محفوظ کر لینا (عام زبان میں) الصامد: چیزیں جمع کرنے والا (عام زبان میں)
۶۔ الصَّمَدُ: ٹھوس، لڑائی میں بھوک پیاس برداشت کرنے والا۔
۷۔ صَمْدَحَ الیومُ: دن کا بہت گرم ہونا۔ الصَّمَیْدَح: گرم دن۔
۸۔ الصُّمادِح: بہت سخت چیز، ہر چیز کا خالص حصہ، واضح راستہ (ح) شیر۔ الصُّمادِحی: ہر چیز کا خالص حصہ۔ و الصَّمَیْدَح بہت سخت۔

○ صَمَدَ - ُ صَمْدًا ہ / ہ / ل / الی: کے پاس کی طرف جانا۔ ہ / ل / الی کی طرف توجہ کرنا، کو تن دہی سے کرنا صُمُودًا فی وجہہ اول: کے مقابلہ میں آنا، کا مقابلہ کرنا، کی مزاحمت کرنا، مخالفت کرنا۔ ہ کو بند کرنا، ڈاٹ لگانا وغیرہ۔ صَمَّدَہ / ہ: کے پاس جانا۔ ہ: کو بند کرنا، ڈاٹ لگانا (روپیہ) بچانا۔ صَامَدَہ: سے لڑنا، سے ہاتھا پائی کرنا۔ صَمَد: خدا تعالیٰ ابدی، ازلی اور ابدی، دائمی، امٹ، خدائے لم یزل۔ صَمَدَانی: ابدی، ازلی، لازوال، دائمی۔ صِمَادۃ: سر پر رکھنے کا رومال وغیرہ۔

○ صَمْصَمَ فی: پر جما رہنا، ڈٹا رہنا، قائم رہنا۔

صمر:۱۔ صَمَرَ - ُ صَمْرًا و صُمُورًا الماءُ: پست زمین سے ہموار زمین پر پانی کا آہستہ آہستہ بہنا۔ الصِّمْر: آہستہ آہستہ چلنے والے پانی کے جمع ہونے کی جگہ۔
۲۔ صَمَرَ - ُ صَمْرًا و صُمُورًا: بخیل ہونا۔ صَمَّرَ و أَصْمَرَ الرجُلُ: بخیل ہونا۔ ــ المتاعَ: سامان جمع کرنا۔ الصَّامِر (فا) جمع صامِرون: بخیل۔
۳۔ صَمَرَ - ِ صَمْرًا و صَمِرَ - َ صَمَرًا اللبنُ: دودھ کا ترش ہونا۔ اَصْمَرَ اللبنُ: دودھ کا بہت ترش ہونا۔ الصَّمْرۃ و الصامُورۃ: ترش دودھ، جس میں مٹھاس نہ ہو۔
۴۔ صَمَّرَ و أَصْمَرَ الرجُلُ: شام کے وقت آنا۔ الصُّمَیْر: شام کا وقت۔
۵۔ الصَّمْر: تازہ مشک کی خوشبو۔ ــ و الصَّمَر: بدبو۔ الصُّمْر جمع أَصْمار: کسی چیز کا کنارہ کہتے ہیں۔ ملأ الکأسَ الی أَصْمارِہا او أَصبارِہا: یعنی اس نے پیالہ کو اس کے کناروں تک بھر دیا۔ الصَّمِر: بدبودار کہتے ہیں۔ یدی من السمك صَمِرۃ: یعنی میرا ہاتھ مچھلی کی وجہ سے بدبودار ہے۔ الصُّمَیْر: پتلا خشک آدمی جس سے پسینہ کی بدبو آتی ہو۔

صمع:۱۔ صَمَعَ - َ صَمْعًا ہُ بالعصا او السیف: کو لاٹھی یا تلوار سے مارنا۔
۲۔ صَمَعَ - َ صَمْعًا الظبیُ: ہرنی کا زمین میں چلا جانا۔ صَمِعَ - َ صَمَعًا: لاپرواہی سے گذر جانا۔ صَمَّعَ علی رأیہ: اپنی رائے پر ڈٹا رہنا۔ انْصَمَعَ فی غضبہ: اپنے غصہ پر قائم رہنا۔ الأَصْمَع جمع صُمْعان: تیز کاٹنے والی تلوار، قلب ذکی، اوپر چڑھنے والا۔ الأَصْمَعان: ہشیار دل اور پکی رائے۔ الصَّمِع: تیز فہم، بہادر، فولادی دل والا۔

○ صومعۃ جمع صوامع: راہب کا حجرہ، غلہ کا گودام، منار، منارہ۔

۳۔ صَمِعَ - َ صَمْعًا فی الکلام: کلام میں غلطی کرنا۔
۴۔ صَمِعَ - َ صَمَعَت أُذُنُہٗ: کانوں کا چھوٹے ہونے

کے سبب سر سے چمٹا ہونا، چھوٹے اور سر سے چمٹے ہوئے کان کو صَمعَاء اور ایسے کان والے کو۔ أصمع کہتے ہیں۔ الأَصْمَع م صَمْعاء جمع صُمع: چھوٹے کان والا، لطیف پر، وہ پودا جس کا پھل ابھی غلاف سے نہ نکلا ہو۔

صمغ: ا۔ صَمَّغَ الشیءَ: میں گوند ڈالنا، کو گوند لگانا (عام زبان میں) أَصْمَغَ ت الشجرۃُ: درخت سے گوند نکلنا۔ الشدقُ: باچھ کا زیادہ تھوک اور جھاگ والی ہونا۔ اسْتَصْمَغَ الشجرۃُ: درخت سے گوند نکالنا۔ الصَّمغ و الصَّمَغ: (واحد صَمْغَة) و (صَمَغَة) جمع صُمُوغ: گوند۔ الصمغُ العربی صمغ عربی، ببول یا کیکر کی گوند، عام لوگ اسے صِمغ کہتے ہیں۔ الصمغان و الصمغتان و الصامغان و الصماغان: باچھیں۔ الصِمغ و الصِمغة: ولادت کے بعد تھن کے اندر پائی جانے والی ایک منجمد چیز۔ الصَّمْغان: وہ شخص جس کے کان، ناک، منہ آنکھ سے گوند کے مانند ریزش نکلے۔

۲۔ استصمغ فلانٌ: کو ناسور نکلنا، کو زخم ہونا۔ (الصُّمْغَة) ناسور۔

○ صَمَّغَ ہ: کو گوند لگانا۔ ہ: کو لئی سے چپکانا، یا جوڑنا۔ أَصْمَغَ: (درخت کا) گوند نکلنا۔ صمغ جمع صُمُوغ: گوند، گندا بروزہ، بروزہ۔ صمغ اللك: چپڑا لاکھ، چپڑا۔ صمغ مَرِن: ربڑ۔ شجر الصمغ: ربڑ کا درخت۔ صَمْغِی: چیپ دار، گوند جیسا چپچپا۔

صمق: ا۔ أَصْمَقَ الباب: دروازہ بند کرنا۔ اللبنُ او الماءُ: دودھ یا پانی کا مزہ بدل جانا، خراب ہونا۔ ۔۔۔ الرجلُ: مرد کا خبیث ہونا۔ الصَمَقَة: خراب دودھ

۲۔ صَمْقَرَ اللبنُ: دودھ کی کھٹاس کا تیز ہونا۔ ت الشمسُ: سورج کا بہت گرم ہونا۔ صملك: اِصْمَأَكَّ الرجلُ: غضب ناک ہونا ۔۔۔ اللبنُ: دودھ کا جم کر پنیر جیسا ہو جانا ۔۔۔ ت الأرضُ: زمین کا بارش سے تر ہونا۔ الجرحُ: زخم کا پھولنا۔ الصَّمَكُوك و الصَّمَكِيك: جاہل، برائی کی طرف جلدی کرنے والا، قوی، مضبوط، سخت دل ظالم، لیس دار چیز۔

صمل: ا۔ صَمَلَ ۔ صَمْلاً ۔ صُمُولاً الشیءُ: سخت ہونا، خشک ہونا۔ أَصْمَلَ ہُ الصیامُ: روزوں کا کسی کو لاغر کر دینا۔ اِصْمَأَلَّ: سخت ہونا ۔۔۔ النباتُ: نباتات کا گھنا ہونا۔ الصُّمُلُّ: مضبوط جسم کا۔ الصَّامِل و الصَّمِيل: خشک، سوکھا ہوا۔

۲۔ صَمَلَ ۔ صَمْلاً و صُمُولاً الرجلُ عن الطعام کھانے سے رک جانا۔

۳۔ صَمَلَ ۔ صَمْلاً و صُمُولاً ہُ بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا۔

۴۔ المُصْمَئِلّ: غصہ سے پھولا ہوا۔ المُصْمَئِلَّة: مصیبت۔

○ صَمَلَ ۔ صَمْلاً: سخت ہونا، باقی اور جاری رہنا، جمے رہنا، ڈٹے رہنا، قائم رہنا۔ صَمْل: سختی، لچک نہ ہونا۔ صَمُولَة جمع صَوَامِل و صامُولة جمع صوامیل: ڈھبری، رپٹ۔

صمی: ا۔ صَمَی ۔ صَمَیَانًا الرجلُ: پلٹنا۔

۲۔ صَمَی ۔ صَمَیَانًا الرجلُ: کودنا، جلدی کرنا۔ ۔۔۔ صَمْیًا الصیدُ: شکار کا نظروں کے سامنے مرجانا کہتے ہیں ما صماك علیه: تمہیں کس چیز نے اس پر اکسایا۔ أَصْمَی اصماءً الرجلُ: جلدی کرنا۔ ۔۔۔ الصیدَ: شکار کو تیر مار کر قتل کر دینا اور اس کا وہیں ٹھنڈا ہو جانا۔ ۔۔۔ الفرسُ علی لجامه: گھوڑے کا لگام کو چبانا اور چلنا۔ انْصَمَی انصماءً علیه: پر گرنا۔ الطائرُ: پرندہ کا ٹوٹ پڑنا۔ الصَّمَیَان: (مص) جمع صِمْیَان: سچا اور چاہوا حملہ کرنے والا بہادر شخص۔ رجلٌ صَمَیَانٌ: لوگوں پر جھپٹنے والا اور ایذا دینے والا آدمی۔

۳۔ صَمَی ۔ صَمْیًا الامرُ فلانًا: کسی پر آپڑنا۔ أَصْمَی اصماءً منیّتَهُ: موت سے دوچار ہونا۔

○ صِملاخ جمع صَمَالِخ: کان کا میل۔ أصماهُ: کو کاری ضرب لگانا۔ ۔۔ ہ/ ہ: کو مہلک ضرب لگانا۔ رَمَی فَأَصْمَی: کو تیر، گولی وغیرہ مار کر موقع پر ہلاک کر دینا۔

صنّ: ا۔ أَصَنَّ: گندہ بغل ہونا ۔۔۔ الماءُ: پانی کا خراب ہونا۔ اللحمُ: گوشت کا بدبودار ہونا۔ الصِّنّ: پشم پر لگا ہوا پیشاب جو بہت سڑتا ہے۔ الصِّنَّة: پیشاب کی بدبو (عام زبان میں) الصِنة: گندہ بغلی، بدبو۔ الصُّنان جمع أَصِنَّة: گندہ بغلی، بدبو۔

۲۔ أَصَنَّ: تکبر سے ناک چڑھانا ۔۔۔ الرجلُ: غصہ سے بھر جانا۔ علی الامر: پر اصرار کرنا۔

۳۔ أَصَنَّ الرجلُ: خاموش ہونا۔

۴۔ الصَّنّ جمع صِنان: روٹیاں رکھنے کی ڈھکنے دار ٹوکری۔ الصِّنّ: سردی کے آخری سات دنوں کی ابتداء۔ الصِّنان: بہادر۔ الأَصَنّ: بے پرواہ بننے والا۔

○ صَنّ: ٹوکری۔ صِنَّة: بغل سے خارج ہونے والی بو۔

صنب: ا۔ الصِّنَاب (ط) (یونانی لفظ) ایک قسم کا سالن جو رائی اور تیل سے تیار کیا جاتا ہے۔ ۔۔۔ و الصِّنابَة: لمبی پیٹھ اور پیٹ والا۔ الصِّنَابِیّ: سفیدی مائل بھورے رنگ والا۔

۲۔ صَنْبَرَ صَنْبَرَةً ت النخلةُ: درخت خرما کا کم پھل اور پتلے تنے والا ہونا۔ الصُّنْبُر: پتلی کمزور چیز۔ الصُّنْبُور جمع صَنَابِر: کمزور، ذلیل لاوارث آدمی۔ و الصُّنبورة جمع صنابیر: باریک تنے اور کم پھل والا کھجور کا درخت وہ کھجور کا درخت جو کسی دوسرے کھجور کے درخت کی جڑ سے بغیر بوئے پھوٹ نکلا ہو۔

۳۔ الصِّنَّبْر جمع صَنَابِر: سرد ہوا، گرم ہوا، سردی کے آخری سات دنوں میں دوسرا دن کہتے ہیں۔ لیلةٌ صِنَّبْرٌ و صِنَّبْرٌ: سخت سردی یا گرمی والی رات۔ صنابر الشتاء: جاڑے کی شدت۔ الصُّنْبُور جمع صَنَابِیر: کمینہ، چھوٹا بچہ، مصیبت، سرد ہوا، گرم ہوا (ضد) حوض میں پانی نکلنے کی نالی۔ الصَّنَوْبَر: چیڑ کا درخت۔ الصَّنَوْبَرِی: صنوبر کے پھل کے مشابہ گول لمبا یا مخروطی۔ الصَّنَوْبَرِیَّات: (ن) نباتاتی نوع جن میں صنوبر (چیڑ) سرو وغیرہ کے درخت شامل ہیں۔

۴۔ صَنْبَعَ البخیلُ: سوال کے وقت بخیل کا منقبض ہونا۔

صنت: أَصْنَتَ الشیءَ: کو محکم کرنا، مضبوط کرنا۔ الصُّنُّوت جمع صَنَانِیت: شیشی کا ڈھکنا۔

صنج: ا۔ صَنَجَ ۔ صُنُوجًا ہُ بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا۔ صَنَّجَ تَصْنِیجًا به: کو پچھاڑنا۔ عوام کہتے ہیں: صَنَّجَتْ رقبتُهُ: کی گردن کے پٹھے اکڑ گئے۔ صحیح شَنَّجَتْ ہے۔ الصَّنْج جمع صُنُوج: (مو) جھانجھ، مجیرا، چنگ۔ الصَّنَّاج و الصَّنَّاجَة: جانجھ بجانے والا۔ صَنَّاجَةُ الجیشِ: فوجی طبل۔

۲۔ صَنَجَ ۔ صُنُوجًا الناسَ: لوگوں میں سے ہر ایک کو اسکی اصل کی طرف موڑنا۔ صَنَجَ کہتے ہیں: ما ادری ایّ صنجٍ ہو: میں نہیں جانتا وہ کس قسم کا آدمی ہے۔

۳۔ لیلة قمراء صَنَّاجَة: روشن، چاندنی رات۔

○ صِنْجَة و سِنْجَة: سنگین۔

صند: ا۔ الصِّنْدِید جمع صنادید: سردار، بہادر ۔۔۔ من الریح او البرد: تند ہوا یا سخت سردی کہتے ہیں: یوم حامی الصِّنْدِید او الصَّنادیر: سخت گرم دن۔ ۔۔ من الغیث: موٹی بوندوں کی بارش۔ الصنادید: لشکر کی جماعت۔ ۔۔ مصیبتیں۔

○ صِنْدِید جمع صنادید: رہنما، مشہور، ممتاز، نمایاں،

بہادر، دلیر۔

۲-صَندَقَ البضاعۃ (ت): سامان صندوق میں رکھنا۔ الصُّندُوق جمع صَنادِیق: صندوق الصُّندوقۃ: چھوٹا صندوق۔

۳-الصَّندَل: (ن) ایک خوشبودار لکڑی کا درخت، صندل۔ والصُّنادِل: بڑے سر والا-الصَّندلانی جمع صَنادِلۃ: عطار۔

○ صُندُوق و صَندُوق جمع صَنادیق: کریٹ، صندوق، پیٹی، لکڑی کا صندوق، ٹرنک بکس، بکسا، سوٹ کیس، ڈبہ، دکان میں روپیہ رکھنے کی غلک، تختہ کے نیچے کی غلک، الماری، کوفر، ادائیگیوں کا دفتر، خزانچی کا دفتر، خازن کا دفتر، کوئی عوامی ادارہ جہاں روپیہ جمع کرایا جائے یا کسی مقصد کے لئے ادا کیا جائے جیسے بیماری کا فنڈ صحت کا بیمہ وغیرہ-صندوق البرید: پوسٹ بکس-صندوق المکاتیب: میل بکس۔ صندوقُ النقدِ الدُّولی: بین الاقوامی مالیاتی ادارہ یعنی International Monetaryy Fund جس کا مخفف IMF ہے-صندوق التوفیر: سیونگز بینک-ابو صندوق: کبڑا-امین الصندوق: خزانچی، خازن-دفتر الصندوق: کیش بک، روکڑ، بہی-صَندَل: صندل، چندن، سینڈل، چپل جمع صنادل: بجرا، نواڑا۔

صنر: الصِّنارو الصِّنّار: (واحد صِنارۃ صِنّارہ (ن): چنار کا درخت (فارسی لفظ) الصِّنارۃ جمع صَنانیر: تکلے کے سرے پر مڑا ہوا لوہا-صِنّارۃُ الصَّیّاد: مچھلی پکڑنے کا کانٹا، بنسی کہتے ہیں-رجُلٌ صِنّارۃ و صَنّارۃ: بدخلق آدمی (اسکی جمع صَنانیر آتی ہے) الصِّنَّور: بخیل، بدخلق۔

○ صِنّارۃ جمع صَنانیر: ہک، آنکڑا، کانٹا، مچھلی پکڑنے کا آلہ-صُنبُور جمع صَنابیر: (پانی کی) ٹونٹی۔

صنع: اصنَعَ-صَنعًا و صُنعًا الشیءَ: کو بنانا-بہ صَنیعًا قبیحًا: کے ساتھ برائی کرنا-صَنَّعَ الشیءَ: اچھی کاریگری سے چیز کو آراستہ کرنا، خوبصورت بنانا-أَصنَعَ الرجُلُ: سیکھنا، مہارت سے کوئی کام سرانجام دینا-تَصَنَّعَ: بناوٹی مزین ہونا، بناوٹ کرنا-تصنّعت المرأۃُ: عورت کا پاوڈر، کریمیں وغیرہ استعمال کر کے بناؤ سنگار کرنا-اصطنع شیئًا: کسی چیز کے بنانے یا تیار کرنے کا حکم دینا-اِستَصنَعَ الشیءَ: کو کے بنانے کے لئے کہنا-الصُّنع (مص) کام-رجُلٌ صُنعُ الیدین جمع رِجال صُنعُون: اچھا ہوا، درزی، کپڑا، پگڑی، حوض، قلعہ، گوشت بھوننے کی سیخ-رجُلٌ صِنعُ الیدین جمع رجال صِنعُون: ماہر کاریگر اور دستکار-الصَّنعۃ: اسم مرۃ-الصَّنعۃ: ہنر، کاریگری-الصَّناع: پانی کو وقتی طور پر روکنے کے لئے نالی میں لگائی ہوئی لکڑی-رجُلٌ صَناعُ الیدین جمع صُنُع و صَنَعُ الیدین: کاریگری میں ماہر، اسی طرح کہتے ہیں-امرأۃٌ صَناعُ الیدین و امرأتان صَناعان و نِسوۃٌ صُنُع: (مذکر کی طرح) دستکاری میں ماہر ایک، دو یا زائد عورتیں، شاعر و بلیغ کے لئے کہتے ہیں-ھو صَنَعُ اللسان ولہُ لسانٌ صَنَعٌ-الصِّناعۃ و الصَّناعۃ جمع صِناعات و صَنائع: ہنر، پیشہ، محنت، کاریگری، کیفیت علم سے تعلق رکھنے والا العلم جیسے منطق کہا جاتا ہے کہ صَناعۃ: محسوسات کے لئے ہے اور صِناعۃ: معانی کے لئے-الصِّناعِیّ: صنعتی، مصنوعی، اس کے مقابل طبیعی ہے-الصَّناعۃ: پانی کو روکنے کے لئے نالی میں لگانے کی لکڑی-الصَّنیع جمع صُنُع: بنا ہوا، صیقل شدہ تلوار، تیر، عمدہ صاف کپڑا کہتے ہیں-رجُلٌ صَنیعُ الیدین: دستکاری میں ماہر شخص-م صنیعۃ الیدین قومٌ صَنَعَی و صِنعَی و صُنعَی و صَنعَی و أَصناعُ الایدی: کام کے ماہرین۔

الصّانع (فا) جمع صُنّاع: ہاتھ سے کام کرنے والا۔ الصَّانِعَۃ: الصانع کا مونث کہتے ہیں-امرأۃٌ صانِعَۃُ الیدین: دستکاری میں ماہر عورت، عوام نوکرانی کو صانعۃ اور نوکر کو صانع کہتے ہیں-المَصنَع جمع مَصانِع: جس میں بارش کا پانی جمع ہو جیسے حوض، کارخانہ-المَصنَعۃ: گھروں سے دور ہٹ کر شہد کی مکھیوں کے لئے جگہ-و المَصنُعۃ جمع مَصانع: وہ جگہ جہاں بارش کا پانی جمع کیا جاتا ہے جیسے حوض۔ المَصانِع: دیہات، قلعے، محلات۔

۲-صَنَعَ-صَنعًا و صُنعًا الیہ معروفًا: کے ساتھ بھلائی کرنا، احسان کرنا-أَصنَعَ الرجُلَ: دوسرے کی مدد کرنا-اصطَنَعَ عندہ صنیعَۃً: کے ساتھ نیکی کرنا-فلانٌ: خیراتی کھانا پکانا-الرزقَ: رزق پیش کرنا-الصُّنع: احسان، رزق-الصَّنیع جمع صُنُع: احسان، کھانا-الصَّنیعۃ جمع صَنائع: احسان۔ المَصنَعۃ: کھانے کی دعوت کہتے ہیں۔ کُنّا فی مَصنَعۃ فلان: ہم فلاں کے ہاں کھانے کی دعوت پر تھے۔

۳-صَنَعَ-صَنعًا و صَنعۃً الفرسَ: گھوڑے کو اچھی لنفسہ: کو اپنے لئے چن لینا-صَنعَۃُ الفرس: گھوڑے کو سدھارنے کا ہنر-الصَّنیع جمع صُنُع: سدھایا ہوا گھوڑا کہتے ہیں۔ سیفٌ صَنیع: صیقل کی ہوئی تلوار۔ فلانٌ صنیعی: فلان میرا تربیت یافتہ ہے-الصَّنیعَۃ: کہتے ہیں: ھو صَنیعتی: میں نے اس کی تربیت کی، ماہر بنایا اور نیک کاموں کے لئے وقف کر دیا۔

۴-صانَعَ مُصانَعَۃً ہ: کو دھوکا دینا فریب دینے کی کوشش کرنا، کو رشوت دینا۔ مثل ہے: من صانَعَ بالمال لم یحتشم من طلب الحاجۃ: رشوت دینے والا اپنا کام کروانے سے نہیں شرماتا-ہُ عن الشیء: کو کے متعلق دھوکا دینا-الرجُلَ: کو رفیق بنانا۔

۵-الصُّنع: (ح) ایک چھوٹا جانور۔

○ صَنَعَ-صَنعًا و صُنعًا و صَنیعًا ہ: کچھ کرنا، بنانا، کو تربیت دینا، کو شاندار طریقے سے کرنا، کا خاکہ، نقشہ یا ڈیزائن بنانا-صَنَعَ الیہ معروفًا: پر مہربانی کرنا-صنع معہ جمیلا: پر کرم فرمائی کرنا-صنع بہ صنیعا قبیحا: کے ساتھ برائی کرنا-صانَعَ ہ/ ہ: کے ساتھ تعاون کرنا-ہ: کی خوشامد کرنا، سے چاپلوسی سے کام نکالنا-ہ ب: کو کچھ رشوت دینا۔

تَصَنَّعَ: کا بہانہ کرنا یا بنانا، کا حیلہ کرنا، تصنع کرنا، بننا (بناوٹی چیز) سرمنڈھانا، جھوٹ، موٹ کرنا، بناوٹ سے کام لینا، جھوٹا اظہار کرنا-: مصنوعی طریقہ سے بولنا یا لکھنا (عورت کا) اپنے حسن کی دلکشی بڑھانے کے لئے مختلف ذرائع استعمال کرنا-اصطنع ہ: کا حکم دینا، کی تخلیق کرنا (مرکبات کے ذریعے) بنانا، کو ایجاد کرنا، کا بہانہ کرنا-ہ ل: کو کیلئے استعمال کرنا، کو میں بدلنا-ہ ل: کو کا پابند بنانا، کو ذمہ دار بنانا-استصنع ہ: سے کچھ بنوانا-صَنعُ و صُنع: پیداوار، بنانا، ڈیزائن کرنا، کاریگری، مہارت-صنع الید: دستکاری-بدیع الصنع: حیرت انگیز کاریگری، مہارت کا-صُنعی: مصنوعی، ترکیبی-صُنع: مہربانی، کرم، بہتری، نفع منفعت، بہبود، فائدہ۔

صَنعَۃ: کام، کاریگری، مہارت، بنانا، فن، فنی مہارت فنکارانہ مہارت، ہنر، پیشہ، کام-صاحب الصَّنعَۃ: کاریگر، دستکار، صناع، ماہر، متخصص، سپیشلسٹ-صَناع الید: ماہر، سبک دست، کاریگر، منجھا ہوا۔ مَشاق صِناعَۃ جمع صِناعات و صَنائع: فن، مہارت، پیشہ، بزنس، کاروبار، دستکاری انڈسٹری، صنعت (جمع کے معنی میں) (صنعت کی شاخیں، صنعتیں۔

کاریگر لوگ، دستکار لوگ۔ رجلُ الصناعة: صنعتکار دستکار لوگ، دکاندار لوگ۔ اصحابُ الصنائع والحِرف: مصنوعی ترکیبی۔ نقلی (imitation) صِناعِیٌّ: صنعتی، دستکاری کے متعلق صنعتی، ماہرانہ۔ صِناعی: سِرّ عملی فنون، خوبصورت یا راز۔ الفن الصناعی: کام، حقیقت، نیکی، کارانہ دستکاری۔ صُنع: بھلائی، بہبود، مہربانی، کرم فرمائی، رضا کار آلہ کار، کھانا۔ صنیعة جمع صنائع: کام، نیکی، بھلائی، بہبود، مہربانی، کرم، رضا کار، آلہ کار۔ مَصنَع: فیکٹری، پلانٹ، مل، کارخانہ، فرم۔ مَصانع: بڑی بڑی عمارات، تنصیبات، انسانی ہاتھوں سے کام، ارباب (اصحاب) صنعتکار، مصانع: کارخانے دار۔ المصانع: تنخواہ، اجرت۔ مَصنعیّة: صنعتی بنانا، صنعتیں قائم کرنا۔ تصنیع: منافقت، مکاری، نیت کو پوشیدہ رکھنا، بناوٹ، تَصنُّع: جھوٹی مروت، تکلف، عجیب مخصوص انداز۔ اصطناع: بنانا۔ اصطناعی: مصنوعی، ترکیبی نقلی۔ صانِع جمع صُنّاع: بنانے والا، خالق، کاریگر، دستکار، کام کرنے والا، کارکن، مل مزدور، مزدور، نوکر۔ مَصنوع: پیداوار، مصنوعہ چیز جمع (صنعتی) مصنوعات، مَصنوعات: پیداوار، اشیاء، مصنوعہ سامان۔ مُتصنِّع: باریکیاں پیدا کرنے والا، ظاہر دار، بناوٹی، تصنع والا۔ مصنوعی، ترکیبی، بناوٹی، نقلی، جعلی۔ مُصطنَع: مِفتاح مُصطنَع: مصنوعی چابی، ماسٹر کی (master key)

صنف: ۱- صَنَّفَ الشیءَ: کی صنفیں بنانا، کے زمرے بنانا، کو ایک دوسرے سے تمیز کرنا۔ الشجرُ: درخت کا طرح طرح کے پتے نکالنا۔ التمرُ: کھجور کا کچھ کچھ پکنا۔ تَصَنَّفَ الشجرُ او النباتُ: درخت یا نباتات کا مختلف قسمیں ہونا۔ الصِنف جمع أصناف: اسکی صفت کہتے ہیں۔ صِنفُهُ کذا: صفت ایسی ہے۔ والصَّنف جمع أصناف و صُنوف: نوع، قسم کہتے ہیں۔ عنده صنفٌ من الامتعة: اس کے پاس چیزوں کی ایک قسم ہے۔

۲- تَصَنَّفَ الشجرُ او النباتُ: درخت یا نباتات کا پتے کا گرنا۔ ت الشفةُ: ہونٹ کا پھٹنا، چھلنا۔ ت السّاق: ٹانگ ترق گئی۔ الأصنَف جمع صُنف (ح) وہ شتر مرغ جس کی ٹانگیں پھٹی ہوئی ہوں۔

۳- صَنَّفَ الکتابَ: کتاب تصنیف کرنا، مرتب کرنا۔ التصانیف جمع (واحد تصنیف) تصنیف شدہ کتابیں۔ المُصَنَّف جمع مُصنَّفات: کتاب (تالیف شدہ)

صِنفُ الثوب جمع أصناف و صُنوف: کپڑے کا کنارہ، حاشیہ۔ الصِنفة والصَنِفة من الثوب: کپڑے کا کنارہ، حاشیہ۔

۵- الصُنافِر: ہر چیز کا اصل کہتے ہیں۔ الصُنافِرة: جس کے باپ کا پتہ نہ ہو۔ ولَدٌ صُنافِرةٌ

صَنَّفَ: کی الگ الگ ڈھیریاں بنانا، کی چھانٹ چھانٹ کر قسمیں الگ الگ کرنا، کی درجہ بندی کرنا، قسم مقرر کرنا۔ (کتاب) مرتب کرنا، تالیف کرنا، لکھنا۔ صَنف و صِنف جمع أصناف و صُنوف: قسم، نمونہ، مثال، چیز، جنس، نوع، طبقہ، درجہ، زمرہ، جنس۔ (sex) صنفاً: جنس کی صورت میں۔ تصنیف: ترتیب، درجہ بندی، الگ الگ ڈھیریاں بنانا، چھانٹ چھانٹ کر قسمیں الگ کرنا، تالیف، تدوین، تحریر، انشاء، لکھنا جمع تصانیف: ادبی (تخلیقی) کام، کلیات، تحریریں۔ تصنیفة: چھانٹ چھانٹ کر بنائی ہوئی قسم، انتخاب، چنی ہوئی چیزیں۔ مُصنِّف: مصنف، لکھنے والا، قلم کار۔ مُصنَّف جمع مُصنَّفات: ادبی کام۔

صَنفَرَ ه: کو ریگمال سے رگڑنا، کو ریگمال کرنا۔

صنق: ۱- صَنِقَ - صَنَقًا جسدُهُ او اِبطُهُ: جسم یا بغل کا بہت بدبودار ہونا۔ صفت- صَنِق - أَصنَق۔ الرجلُ العرقُ: پسینہ کا کسی کی بغل کو بدبودار بنانا۔ الصَنَق (مص) بغل کی تیز بدبو۔ الصَنِق: بدبو دار۔ الصانِق جمع صَنِقة: سخت بدبودار۔

۲- أَصنَقَ علیه: پر اصرار کرنا۔

۳- أَصنَقَ فی مالِه: مال کی اچھی دیکھ بھال کرنا۔ المُصنِق والمِصناق: اونٹوں کی اچھی خدمت کرنے والا۔

۴- رجلٌ صَنِق: بھاری بھر کم مرد، لحیم شحیم، جسیم، موٹا، فربہ آدمی۔

صنم: صَنِمَ - صَنَمًا العبدُ: غلام کا مضبوط و قوی ہونا صفت- صَنِم م صَنِمة جمع صَنِمات- ت الرائحةُ: بو کا خراب ہونا۔ صَنَّمَ: آواز دینا۔ الصَنَم جمع أصنام: بت (فارسی، آرامی یا عبرانی لفظ) الصَنِمة: (جانور کے) پر کا قلم، مصیبت۔

صنا: ۱- أَصنی اِصناءً و تَصَنّی تَصَنِّیًا: حرص کی وجہ سے ہانڈی کے پاس بیٹھ کر کباب بنانا، گوشت بھوننا، یہاں تک کہ راکھ لگ جائے۔ الصِناء و الصِنی: راکھ۔

۲- أَصنَی النخلُ: درخت خرما کا جڑ سے دو شاخیں نکالنا۔ الصِنو م صِنوة جمع أصناء و صِنوان: سگا بھائی، بیٹا، چچا۔

سگا بھائی، بیٹا، چچا۔ او الصِنو: ایک جڑ سے دو یا دو سے زائد کھجور کے درخت پھوٹیں تو ہر ایک کو صِنو کہتے ہیں۔ تثنیہ صِنوان جمع صِنوان و صُنیان کہتے ہیں۔ رکیّتان صِنوان: یعنی پاس پاس ایک ہی چشمے سے نکلنے والے دو کنویں۔ الصِنوة: سگی بہن، بیٹی، پھوپھی۔ والصِنوة: درخت خرما کا ننھا پودا، کونپل۔

۳- الصِنو جمع صُنُوٌّ: دو پہاڑوں کے درمیان گہرائی جس میں تھوڑا پانی بہتا ہو۔ الصانی: خدمت گار۔ الصِنایة: تمام، کل، کہتے ہیں۔ أخذ بصنایته: اس نے تمام کا تمام لے لیا۔

صِنو جمع صِنوان و أصناء: دو میں سے ایک، جڑواں بھائی۔

صه: ۱- صَهْ: اسم فعل بمعنی چپ رہ خاموش ہو۔ (مذکر مونث اور جمع کے لئے یکساں ہے) کہتے ہیں۔ صَهٍ: خاموش۔ صَهَّ القومَ: لوگوں کو جھاڑ جھاڑ کرنا، ڈانٹنا، ڈانٹ ڈپٹ کرنا۔

۲- صَهصَهَ بالقوم: صہ صہ کہہ کر لوگوں کو خاموش کرنا۔

صهب: ۱- صَهِبَ - صَهَبًا و صُهبةً و صُهوبًا و اصهَبَّ و اصهابَّ الشعرُ: بالوں کا سرخ یا سرخ سفید ہونا صفت- أصهب۔ الصُهاب: ایک جگہ جس کی طرف اونٹ منسوب ہوتے ہیں۔ الصُهابی: جو بہت سفید نہ ہو۔ من الجمال: موضع صہاب کی طرف منسوب اونٹ جو بہت سفید نہ ہو۔ الأصهب م صهباء جمع صُهب: سرخی ملی سفیدی والا (ح) شیر۔ أصهبُ السِبال: دشمن۔ الصهباء: الأصهب کا مونث، شراب۔ المُصهَّب: چربی ملا گوشت، نیم بریاں گوشت۔

۲- الصُهابی: وافر، سخت، اسی سے ہے۔ الموت الصُهابی: سخت قسم کی موت۔ الصَیهَب جمع صَیاهِب: لمبا تڑنگا آدمی، سخت چٹان، ہموار زمین، گرمی کی تیزی، گرم دن، جگہ جہاں دھوپ کی گرمی سے گوشت بھن جائے۔ الأصهب م صهباء جمع صُهب: ٹھنڈا دن۔

صهد: ۱- صَهَدَ - صَهدًا و صَهَدانًا الشمسُ: آفتاب کا کسی کو جھلسانا (صخدته بھی اسی معنی میں ہے) الصَهَدان: گرمی کی تیزی۔ الصَیهَد والصَیهود: بسیم۔

۲- الصَهود: گیاہ بیابان، متحرک سراب۔ الصَیهَد والصَیهود: بے آب و گیاہ بیابان۔ عزٌّ صَیهودٌ: ناقابل تسخیر قوت۔

صهر: ۱- صَهَرَ - صَهرًا الشیءَ: کو پگھلانا، کو پگھلنا

ہوئی چربی ملنا۔ الخبزَ: کو پگھلی ہوئی چربی کا سالن بنانا۔ صفت مفعولی صهير و مَصْهُور۔ ـــ ته الشمسُ: کو سورج کا گرمی پہنچانا۔ فُلانًا باليمين: کو سخت قسم کھلانا۔ اصْطهَرَ الشيءَ: کو پگھلانا۔ واصْهارَّ الحرباءُ: گرگٹ کی پیٹھ کا دھوپ کی گرمی سے چمک اٹھنا۔ انْصَهَر الشيءُ: پگھلنا۔ الصَّهْر: (مص) گرم۔ الصُّهارَة: پگھلائی ہوئی چیز، ہڈی کا گودا، چربی کا ٹکڑا۔ الصَّهور جمع صُهُر: پگھلانے والا، گوشت بھوننے والا۔ الصَّهِير: پگھلنے والا۔

۲۔ صَهَر - صَهراً الشيءَ: کو قریب کرنا، نزدیک کرنا۔ صَاهَرَ مُصاهَرةً القوم و في القوم: کا سسر بننا، داماد بننا۔ أَصْهَرَهُ: کو قریب کرنا، نزدیک کرنا۔ ـــ بالقوم و اليهم و فيهم: کا سسر بننا، داماد بننا۔ الجيش للجيش: لشکر کے ایک حصہ کا دوسرے حصے کے قریب ہونا۔ الصِّهْر جمع أَصْهار م صِهْرَة: قرابت، داماد یا بہنوئی۔

۲۔ صَهْرَجَ الغرفةَ: کمرہ کو چونے سے لیپنا۔ الصارُوج: چونا (ان بجھا) الصِّهْرِيج والصِّهارِج (ج) صَهارِيج و الصِّهْرِى: پانی کا حوض، تالاب، تیل کی ٹینکی، پانی یا تیل جیسی اشیاء لے جانے والا ٹرک۔ حوض صُهارِج: حوض یا ٹنکی جس کو چونے سے لیپا گیا ہو۔ (فارسی لفظ)

صَهَر - صَهْرًا ہ: کو پگھلانا۔ صَاهَر ہ اوفی: کا شادی کے ذریعے رشتہ دار بن جانا۔ أصهَرب او الی: شادی کے ذریعہ کا رشتہ دار بن جانا۔ تَصَاهَرَ: شادی کے ذریعہ رشتہ دار ہونا۔ انصَهر: پگھلنا، ختم ہو جانا، جاتا رہنا، آہستہ آہستہ نظروں سے غائب ہو جانا، ٹوٹنا، شدت کم ہونا، زور ٹوٹنا۔ مَصَاهِر: پگھلانے والی بھٹیاں۔ مِصْهَر جمع مِصْهَرات فیوز مُصَاهَرَة: قرابت، قرابت داری، رشتہ داری، تعلق (ازار بندی) اِنصِهار: پگھلانے کا عمل۔ سِلك الانصهار الواقی: فیوز۔ صِهْرِيج و صَهْرِيج جمع صَهَارِيج: حوض، ٹینکی، تالاب، پانی کی بڑی ٹینکی۔

صهص: الصَّهْصَلِق و الصَّهْصَلِيق من الاصوات: سخت آواز۔

صهل: صَهَل - صَهِيلاً و صَاهِلَةً و صُهالاً الفرسُ: گھوڑے کا ہنہنانا۔ تَصَاهَلَ ت الخيلُ: گھوڑوں کا ایک دوسرے کی طرف ہنہنانا۔ الصَّهَل: گلا پڑنے کے ساتھ آواز کی تیزی۔ الصَّاهِل جمع صَوَاهِل (فا): گھوڑا (جس طرح ناہج کتے کو کہا جاتا ہے) الصَّاهِلَة جمع صَوَاهِل صَاهِل کی مونث۔ الصَّوَاهِل: گھاس میں مکھیوں وغیرہ کی بھنبھناہٹ۔ الصُّهَال والصَّهِيل: گھوڑے کی آواز، ہنہناہٹ۔ الصَّهَّال من الخيل: بہت ہنہنانے والا گھوڑا۔

صها: ۱۔ صَهَا - صَهْوًا و صَهِيَ يَصْهَى صَهًى: نمناک زخم والا ہونا۔ ـ الرجُلُ: مالدار ہونا۔

۲۔ صَهَى - صَهْيًا: عمر رسیدہ ہونا۔

۳۔ صَاهَى الدابةَ: جانور کی پیٹھ پر سوار ہونا۔ أَصْهَى اصْهَاءً الفرسُ: گھوڑے کی پیٹھ کا درد کرنا۔ الصَّهْوَة جمع صِهَاء و صَهَوَات: گھوڑے کی پیٹھ (کہتے ہیں۔ استوى على صَهْوَةِ العِزّ: وہ طاقت کی پشت پر سوار ہوا) کوہان کا پچھلا حصہ۔ جمع صُهًى: پہاڑ کی چوٹی کا برج۔ جمع صِهَاء: پست زمین جس میں پانی اکٹھا ہو جائے، پانی کا چشمہ۔

صَهْيُون: صہیون (zion)

صِهْيُونى: صہیونی (zionistic, zionist)

صَهْيُونية: صہونیت۔

نوٹ: صہیون کے تین مفہوم ہیں (۱) بیت المقدس، القدس، یروشلم (۲) اس کی مقدس پہاڑی، (۳) آسمانی بادشاہت، صہیونیت، ایک تحریک ہے جس کا نقطۂ عروج اسرائیل کی نام نہاد ریاست کا قیام ہے۔

صاب: ۱۔ صابَ - صَوْبًا و مَصَابًا المطرُ: بارش برسنا۔ الشيءُ: اوپر سے اترنا۔ ـــ صَوْبًا الماءَ: پانی بہانا۔ ہ المطرُ: کو بارش کا پہنچنا۔ ت السماءُ الارضَ: آسمان کا زمین پر پانی برسانا۔ صَوَّبَ الماءَ: پانی گرانا۔ الاناءَ: برتن کو جھکانا تا کہ اس میں کا پانی وغیرہ نکل جائے۔ ـ رأسهُ: سر کو نیچے کرنا۔ المكانُ وغيرهُ: کسی جگہ وغیرہ کا ڈھلوان ہونا۔ أَصَابَ الشيءَ: کو نیچے لانا، پانا، جڑ سے اکھیڑنا۔ ـــ ت المصيبةُ فلانًا: پر مصیبت نازل ہونا۔ إِصَابَةً و مُصَابَةً الدهرُ القوم بامو الهم اونفوسهم: زمانہ کا لوگوں کو ان کے مال اور جانوں کی تکلیف دینا، لوگوں پر مالی و جانی مصیبت ڈالنا۔ تَصَوَّب: نیچے اترنا۔ انصاب انصيابًا الماءُ: پانی بہنا، زور سے نکلنا۔ الصَّاب: (واحد صابة): (ن) ایک کڑوا پودا، اس پودہ کا رس، عرق۔ الصَّابَة: مصیبت۔ الصَّوْب: بخشش، عطاء۔ والمَصِيب: بارش والا بادل۔ مطرٌ صَيُّوبٌ: برسنے والی بارش۔ الأَصوب: اسم تفضیل، سخت مصیبت والا۔ المُصِيبة جمع مَصَائِب و مَصَاوِب و مُصِيبات و المُصَاب و المُصَابَة والمَصُوبَة: مصیبت، بلا، صدمہ، ناگہانی آفت، حادثہ، سانحہ۔

۲۔ صَابَ - صَوْبًا و صَيْبُوبَةً السهمُ نحوَ الرميّة: تیر کا سیدھا جا کر نشانہ پر لگنا۔ ـــ صَيْبًا السهمُ القرطاسَ: تیر کا نشانہ پر لگنا۔ صَوَّب السهمَ: تیر کو سیدھا کرنا۔ الفرسَ: گھوڑے کو دوڑنے کے لئے چھوڑنا۔ رأيَهُ: رائے کی تصدیق کرنا۔ ـ فلانًا: کی تصدیق کرنا۔ أَصَابَ السهمُ: تیر کا ٹھیک نشانہ پر لگنا۔ ـــ الرجُلُ: درست کرنا۔ الشيءَ: کو ٹھیک خیال کرنا۔ ہ بعينه: کو نظر لگانا۔ استَصَابَ استِصَابَةً او استَصْوَبَ اِستِصْوَابًا الرأيَ او الفعلَ: کسی رائے یا فعل کو ٹھیک خیال کرنا۔ الصَّوْب: (مص) درستگی، جانب کہتے ہیں: فلانٌ مُستقِيمُ الصَّوْب: فلاں شخص اپنے مقصد سے دائیں بائیں نہیں ہٹا۔ الصَّوَاب: درستگی، درست، ٹھیک، لائق، حق، عام لوگ اس کو عقل اور شعور کے معنی میں استعمال کرتے ہیں چنانچہ کہتے ہیں۔ غاب او طار صوابُهُ: اس کا عقل و شعور جاتا رہا۔ الصَّائب (فا): جمع صِيَاب (جیسے نائم و نیام) ٹھیک، صحیح، حق۔ صُوَّابَة وصُبَّابُ وصُيَّابَةُ القوم: قوم کے چیدہ لوگ۔ الصَّوِيب: ٹھیک رائے والا۔ الصَّيُّوب: ذہین۔ المُصَاب: مصیبت (کا شکار) چوٹ ضرب۔ المُصِيب: صحیح، درست۔

۳۔ أَصَابَ من الشيءِ: کو لینا۔ المِصْوَب: چمچہ، ڈوئی۔

۴۔ الصابة: عقل کی کمزوری کہتے ہیں۔ في عقله صابةٌ: یعنی اس کی عقل میں کچھ جنون ہے۔ الصُّوبَة: غلہ کا ڈھیر۔ المُصاب: تھوڑا یا گل (ن) گنا۔ الصُّوبَج والمِصْوَبَج: بیلن۔

۵۔ صَابَ - صَوْبًا و صَيْبُوبَةً ہ: (نشانہ) پر لگنا، صحیح ہونا، درست ہونا۔ متعلقہ ہونا (رائے کا) بر محل ہونا، موزوں ہونا، مناسب ہونا۔ صَابَ ام اقلع: سب حالات کے تحت۔ یقیناً۔ صَوَّبَ (ہ الی): کا رخ کی طرف کرنا۔ ـــ (ہ): سے اتفاق کرنا، متفق ہونا۔ (ہ ہ): سے میں اتفاق کرنا، متفق ہونا۔ -- ہ: کو ماننا، ہاں کہنا، کی اجازت یا منظوری دینا، پر رضامندی ظاہر کرنا، کو پسند کرنا، پسندیدگی کی نظر سے دیکھنا۔ أَصَابَ ہ: نشانہ پر لگنا۔ -- ہ: کو حاصل کرنا، تک پہنچنا۔ -- ہ: کے لئے ہاتھ بڑھانا۔ -- ہ: کو حاصل کرنا، جیتنا۔ ہ: (علم و معرفت کا کچھ حصہ) اکتساب کرنا۔ ہ: (کھانا وغیرہ) کھانا تناول کرنا۔

ہ پر پڑنا، واقع ہونا، کو پیش آنا، واقع ہونا۔ ـــ ہ
ب : کو کچھ دینا، کے لئے کچھ مختص کرنا، متعین کرنا، کو
کچھ عطا کرنا، ـــ سے سرفراز کرنا۔ ب ہ: کوئی چیز کسی
کے حصہ میں آنے دینا۔ ـــ من : کو نقصانات پہنچانا،
ـــ درست ہونا، حق پر ہونا، صحیح کام کرنا، صحیح بات کہنا۔
اُصیب ب : مصیبت (وغیرہ) زدہ ہونا) بیماری میں
مبتلا ہونا، تکلیف میں پڑنا۔ ـــ : مارا جانا۔ اصاب
اصابات: (کھیلوں میں) گول کرنا۔ اصاب فی
عملہ: صحیح کام کرنا، درست طور پر کوئی کام کرنا۔
اُصیبَ بجراح کو کئی زخم آنا۔ اُصیب بخسارة:
نقصان اٹھانا۔ اُصیبَ اصابةً شدیدةً : سخت
چوٹ کھانا۔ استصوب ہ کو پسند کرنا، پسندیدگی کی
نظر سے دیکھنا، منظور کرنا، کی منظوری دینا۔ صوب:
طرف، جانب، صحیح اور حق بات، مناسب صحیح۔
صوبَ: کی طرف، کی جانب۔ من کل حَدَبٍ و
صوبٍ یا من کل صوب و حدب یا من کل
فج و صوب: سب طرف سے، چاروں طرف
سے، ہر طرف سے۔ فی کل صوب وحدب: ہر
جگہ، چاروں طرف، سب جگہ۔ صَیِّب: بارش والا
بادل۔ صَابَة جمع صَابات: کنائی۔ صواب حق،
موزوں اور صحیح درست، مناسب، ٹھیک، درستگی،
موزونیت، عقل، سمجھ، ذہانت، فہم فراست، ذہن
دماغ، شعور۔ صَوابًا: ٹھیک، انصاف سے۔ ھو
علی صواب: وہ حق پر ہے۔ سَلَكَ طریق
الصواب والحق: بالکل صحیح طریقے سے کام کرنا،
صحیح راستہ پر چلنا۔ رجع (فاء) الی صوابہ:
دوبارہ عقل وشعور حاصل کرنا، دوبارہ ہوش میں آنا،
دوبارہ معقول ومناسب ہوجانا۔ قَصَدَ صوابَہُ
اَضاعَ صوابَہُ: ہوش کھو دینا۔ غاب عن صوابہ:
بیہوش ہوجانا۔ غائب عن صوابہ: بیہوش۔
أصوَب: زیادہ برمحل، زیادہ موزوں، زیادہ مناسب،
زیادہ صحیح۔ اُصْوبِیَة: مناسبت، مصلحت، دانشمندی۔
اصابة جمع اصابات: مارنا، گول، سکور، زخم، چوٹ،
کسی بیماری کا شکار ہونا (بیماری، حادثہ کا) حملہ۔
اصابة العمل: صنعتی حادثہ۔ محل الاصابة:
حادثہ کی جگہ، استصواب: پسند، پسندیدگی، اجازت
منظوری۔ صائب: برمحل، موزوں، مناسب، ٹھیک
درست، برجستہ، برمحل، موزوں، مناسب، ٹھیک صحیح۔
مُصِیبَة جمع مُصِیبات و مَصَائب: بدبختی،
حادثہ، مصیبت، آفت، سانحہ۔ مُصَاب ب: کا
شکار، میں مبتلا، جس پر کوئی تکلیف آپڑی ہو، جس کو دکھ
پہنچا ہو، ـــ: چوٹ زدہ، زخمی، بیمار، زخمی شخص، جنگ یا
حادثہ کا مقتول یا مجروح، حادثہ کا شکار۔ ـــ: بدبختی
مصیبت، آفت، سانحہ۔ مُصابٌ الیم: المناک، پر
ملال حادثہ، غمگین واقعہ، موت۔ صَوْبَة: ولایتی چولہا
(stove) (ترکی کا لفظ ہے اور اس معنی میں شام میں
مستعمل ہے)

صات: ا۔ صَاتَ ـ صَوْتًا: آواز نکالنا، آواز دینا،
پکارنا۔ صَوَّتَ تصویتًا: آواز نکالنا، آواز دینا۔
الطستَ: طشت بجانا۔ فی الانتخابات انتخابات
میں اپنے پسند کے امیدوار کو ووٹ دینا۔ أَصَاتَ
اصاتة: آواز نکالنا، آواز دینا۔ الطستَ: طشت
بجانا۔ انْصَاتَ: کہتے ہیں۔ دُعِیَ فانصات اسے
پکارا کیا گیا تو اس نے سنا اور چلا آیا۔ الصَّوْت جمع
اَصْوات: آواز، ہر قسم کا راگ، نحویوں کے نزدیک:
اسماء اصوات: (وہ الفاظ ہیں جن سے آواز کی
نقل کی جائے) جیسے طَقْ: پتھر گرنے کی آواز ہے یا
حیوانات سے کام لینے کے لئے جو آواز نکالی جائے
جیسے ھَلا گھوڑے کو۔ عَدَس خچر کو ڈانٹنے کے
لئے یا تعجب کی حکایت کی جائے جیسے وَیْ یا درد کی
حکایت ہو جیسے اخ یا حسرت وافسوس کے لئے ہو
جیسے آہ۔ الصات والصَّیِّت: بلند اور تیز آواز والا
کہتے ہیں۔ رَجُلٌ صاتٌ و صوتٌ صَیِّتٌ: یعنی
بلند آواز والا آدمی اور تیز آواز۔ الصِّیتَة: اسم نوع۔
التصویت: انتخابات میں ووٹ دینا، ووٹ۔
المِصْوَات: بہت آواز دینے والا کہتے ہیں۔
مابالدار مِصْوَاتٌ: گھر میں کوئی بھی نہیں۔
المُصَوِّت جمع مُصَوِّتون: ووٹر، ووٹ دہندہ،
رائے دہندہ۔

۲۔ أَصَاتَ بفُلانٍ: کسی کو ایسی بات سے مشہور کرنا جس
کو وہ پسند نہیں کرتا۔ انصات بہ الزمانُ: زمانہ نے
اس کو مشہور کر دیا وہ مشہور ہو گیا۔ الصَّوْت والصَّات
والصِّیْت والصِّیتَة: اچھی شہرت کہتے ہیں۔
انتشر صوتُہُ بین الناس: یعنی اس کی اچھی شہرت
لوگوں میں پھیل گئی۔

۳۔ انْصَاتَ الرجُلُ: جھکے سے چلا جانا۔

۴۔ انْصَاتَ الرجُلُ: کبڑا ہونے کے بعد کسی کے قد کا
سیدھا ہو جانا۔

○ صَاتَ ـ صَوْتًا: آواز دینا یا نکالنا، آواز بلند کرنا،
چلانا۔ صَوَّتَ بمعنی صات نیز ووٹ دینا، ووٹ
ڈالنا (انتخابات میں) صَوْت جمع اصوات: آواز،
لہجہ، سر، موسیقی، نغمات، دھن، شور، شہرت، نیک نامی،
چرچا، مشہوری، ووٹ (جمع حروف ندبہ وفِیَاتِیہ) بُعد
الصوت: شہرت ناموری۔ رجع الصوت:
گونج، صدائے بازگشت، باز ارتعاش۔ علم الاصوات:
صوتیات (Phonetics) قوّة الصوت: (آواز
کا) حجم یا گونج، زور، شدت۔ (ریڈیو کی اصطلاح
میں) بصوتٍ مَسْمُوع اتنی آواز سے کہ سنی جاسکے۔
بصوت عالٍ: زور سے چلا کر۔ بصوت واطِئٍ
نیچی آواز میں، دھیمے پن سے، سرگوشی کے انداز میں۔
صَوْتِی ملفوظ، آواز کا، نطقی، صوتی، سماعی، گونجتا ہو،
گونج پیدا کرنے والا۔ صُوَّات چلانے والا۔ صِیت:
(اچھی) شہرت، مسلمہ حیثیت، وقار ناموری۔
مشہوری۔ بعدُ الصِّیت: شہرت، ناموری۔ ذائع
الصیت: مشہور، نامی گرامی۔ صَیِّت: بلند آواز
کا، لاؤڈ سپیکر (شام میں مستعمل ہے) مِصْوَات:
مُخرِشنو، آواز رسان، مائکروفون۔ تصویت: ووٹ
دینا، ووٹ ڈالنا، پولنگ۔ (polling) صائت
کولن دار (مرکب الفاظ میں) سینما صائتة: بولتی
فلم۔ مُصَوِّت: ووٹر، رائے دہندہ، ووٹ دینے کا
حقدار، حق رائے دہی کا مالک۔

صاج: الصاج: توا (روٹی پکانے کا) پتلی چادر کا لوہا۔
الصُّوجه (ن): ایک اناج کا پودا۔
○ صاج مُضَلَّع: نالی دار چادر۔

صاح: ا۔ صَاحَ ـ صُوحًا: کو چیرنا، پھاڑنا۔
تَصَوَّحَ: پھٹنا۔ انْصَاحَ انصیاحًا: پھٹنا۔
الفجرُ: صبح کا روشن ہونا۔

۲۔ صَوَّحَ البقلُ: خشک ہونا۔ سبزی ترکاری کا خشک
ہو۔ تہ الشمسُ اوالریحُ: کو سورج یا ہوا کا خشک
کر دینا۔ تَصَوَّحَ: خشک ہونا۔ الصاحة: بنجر
زمین۔ الصُّواح کھجور کا خشک شگوفہ۔ الصُّوحان:
خشک۔

۳۔ الصَّوح والصُّوح: دریا کا کنارہ۔ دامنِ کوہ۔
الصُّواح: گھوڑوں کا پسینہ۔

○ صَوَّحَ ہ: کو خشک کرنا۔ مُصَوَّح مرجھائی ہوئی یا
خشک کی ہوئی (جڑی بوٹی وغیرہ۔)

صاخ: صَاخَ ـ صُوخًا فی الارض: زمین میں دھنسنا۔
أَصَاخ اصاخةً لہ والیہ: کی بات پر کان لگانا،
کو سننا۔ کہتے ہیں: اَصَاخ عن کذا: سے واپس
ہونا، باز رہنا۔ اَصَاخ علی حقِ فلان: وہ فلاں کے
حق ضائع کرنے پر خاموش رہا۔ الصاخة جمع صَاخ و
صَاخات: مصیبت، ہڈی میں چوٹ کا اثر۔ بلدٌ
صُوَّاخٌ: وہ جگہ جہاں پاؤں دھنس جاتے ہوں۔

⊙ أَصاخ اليه وله: کو غور سے سننا، پر کان لگانا، کان دھرنا۔

صود: الصوديوم Sodium صودا Soda صودا كاوية کاسٹک سوڈا۔ نترات الصودا sodium nitrate

صار ۱۔ صَارَ ۔ صُوَارًا: آواز دینا، عام لوگ کہتے ہیں۔ صَوَّرَه بصوته اپنی آواز کی تیزی سے اسکو بہرا کر دیا (سريانيه) الصُّور: نرسنگھا، بگل۔

۲۔ صار ۔ صَوْراً الشيءَ: کو جھکانا آپ کہتے ہیں۔ صـار عُنُقَهُ او وجهَهُ اِلَيّ: اس نے اپنی گردن یا اپنا چہرے میری طرف جھکایا اور میری طرف متوجہ ہوا، کو اپنی طرف جھکانا کہتے ہیں۔ صُـرتُ الغصـن لاجتني الثمر میں نے پھل توڑنے کے لئے ٹہنی کو اپنی طرف جھکایا اور یوں بھی کہتے ہیں: صـارهُ يَصِيرُه يَـصِيـراً اس نے اسے اپنی طرف جھکایا۔ صَـوِرَ يَصْوَر صَوَراً: جھکنا صفت۔ أَصْوَر کہتے ہیں۔ هو أصْوَر الى كذا: وہ اپنی گردن یا اپنے چہرے کو کسی چیز کی طرف جھکائے ہوئے ہے۔ أَصَـارَهُ: کو جھکانا، توڑنا۔ تَـصَـوَّرَ الرجُلُ: گرنا یا گرنے کی طرف مائل ہونا کہتے ہیں: طعنه فتصوّر: اس نے اسے خنجر مارا تو وہ گر پڑا یا گرنے لگا۔ اِنْصَارَ انصياراً: جھکنا یا ٹوٹنا۔ الصَّوْرُ جمع صِيْرَان: گردن کا پہلو۔ الصَّوَر (مص): میلان، جھکاؤ، کجی کہتے ہیں۔ في عنقه صَوَرٌ: اس کی گردن میں کجی ہے، یعنی گردن ٹیڑھی ہے۔ الصَّوْرَةُ: اسم مرة جھکاؤ، الأَصْوَر جھکاؤ دار۔

۳۔ صَارَ ۔ صَوْرًا الشيءَ: کو کاٹ ڈالنا، جدا جدا کر دینا، الگ الگ کر دینا۔ صَـوَّرَهُ: کی تصویر بنانا، کی تصویر کھینچنا، کی شکل بنانا۔ صُوِّرَ: میرے خیال میں آیا۔ تَـصَوَّرَ الشيءَ: کسی چیز کی شکل کو خیال میں لانا۔ لَهُ الشيءُ: چیز کی شکل کا سامنے آجانا۔ الصُّوْرَةُ جمع صُوَر و صِوَر و صُوْر: شکل، حلیہ، تصویر، خیالی تصویر، ہو بہو نقشہ، خصوصیت (کہتے ہیں: صورة الامر كذا: معاملہ کی خصوصیت یوں ہے)۔ قسم، چہرہ (کہتے ہیں۔ صورة العقل كذا: عقل کی ہیئت اس طرح پر ہے)۔ (فک) ستاروں کا ایک مجموعہ۔ الصَّيِّر: اچھی صورت والا کہتے ہیں۔ رجُلٌ صَيِّر شَيِّر: اچھی شکل اور ہیئت کا مرد۔ التَّصَوُّرِيّ: تصورات وافکار پر بحث کے فن سے متعلق۔ التَّصْوِير (ف ج): افراد اور اشیاء کی رنگوں میں تصویر کشی کا فن (پینٹنگ، فوٹو گرافی)۔ التصوير الشمسي: فوٹو گرافی، آلةُ تـصوير: کیمرا۔ التـصويـرة جمع تـصـاويـر: اسٹیچو، بت، مجسمہ۔ المُـصَـوِّر (فا): تصویر بنانے والا۔ مُصَوِّر الكائنات: اللہ تعالیٰ۔ المُصَوَّرا و المُصَوَّر الجُغرافي: اٹلس (Atlas)

۴۔ الـصَّـوْر جمع صِيـران و أَصْـوَار: چھوٹا درخت خرما۔ جمع صِيران: دریا کا کنارہ۔ الصـارة من الجبل: پہاڑ کی چوٹی۔ صارةُ المِسْك: مُشک کا ڈبہ۔ الـصُّوْرَة: سر کی کھجلی۔ الصُّوار و الصِّوار جمع صِيـران: گایوں کا گلہ، خوشبو، تھوڑا مُشک، مُشک کا ڈبہ۔ الـصُّوَّار: گایوں کا گلہ۔ الصِّيار جمع صِيران: گایوں کا گلہ۔

⊙ صَوَّر ہ کی شکل بنانا، کو تخلیق کرنا۔ ہ/ ہ کی رنگین تصویر کھینچنا۔ ہ با تصویر بنانا۔ ہ/ ہ کی تصویر بنانا، کی فوٹو کھینچنا۔ ہ کو پیش کرنا، کی الفاظ میں تصویر کھینچنا، کی شبیہ بنانا، کی تصویر کھینچنا۔ صُوِّر له: اسے دکھائی دیا، اس کے خیال میں آیا۔ تَـصَـوَّر: معنی کے لحاظ سے۔ صَـوَّر کا صیغہ مجہول۔ ہ (کسی شیٔ) کی تصویر ذہن میں قائم کرنا، کا قیاس کرنا، اندازہ کرنا، کا تصور کرنا، کو خیال کرنا، سمجھنا، سوچنا۔ ہ/ ہ کو سوچنا، خیال کرنا، تصور کرنا، سمجھنا۔ ہ/ ہ ہونا (کوئی شخص یا چیز)۔ تَـصَـوَّر لـه: کو نظر آنا، معلوم ہونا، لگنا، دکھائی دینا۔ لايتصوره العقلُ: جس کا تصور تک ذہن میں نہ آسکے، ناقابل یقین، ناقابل تصور، بعید از قیاس۔ صُورَة جمع صُوَر: شکل، صورت، تصویر، باتصویر نمونہ، تصویر، مثال، تمثیل مجسمہ، بت، عکس، مشابہت، نقس، نقشہ، نقش ثانی، ہو بہو نقل، نقل، کاربن کاپی، ڈپلیکیٹ (شیٔ) طریقہ، انداز، اسلوب۔ صُـوْرَةً: رسمی طور پر۔ صُـورَةٌ جامِعة: مجموعی کلی تصویر۔ صُوَرٌ مُتحـرِّكَةٌ: متحرک فلم۔ دار الصُّوَر المتحركة: سینما۔ صُورَة شمسية: فوٹو گراف۔ صورة طِبْقَ الأصل: صحیح نقل۔ ہو بہو تصویر۔ صُورَة مُكَبَّرة: بڑی کی ہوئی تصویر۔ enlarged photo graph۔ في صُورةِ آدميين: انسانی شکل میں۔ بصُورةٍ جَلِيّة: ظاہر ہے کہ، صاف طور پر۔ بصورة محسوسة: محسوس طور پر، واضح طور پر، قطعی طور پر۔ بصورة خاصةٍ: خاص کر، خصوصاً، بالخصوص۔ بصُورَةٍ عامّةٍ: عام طور پر، عموماً، بالعموم۔ بصورة مُكبَّرةٍ: بڑے پیمانہ پر۔ بصُورَةٍ مَلْحُوظَةٍ: نمایاں طور پر، واضح طور پر۔ على صُورَةٍ كيميائيةٍ: کیمیاوی طور پر، کیمیاوی ذریعہ سے۔ في صُورَةٍ مُصَغَّرةٍ: کم پیمانے پر۔ چھوٹے پیمانے پر۔ في صورة ما إذا: اگر اس صورت میں کہ۔ صُورِي: رسمی، سطحی، بناوٹی، مصنوعی، نقلی، دھوکے میں یا مغالطے میں ڈالنے والی مغالطہ آمیز، غیر حقیقی، خیالی، فرضی، موہوم، بظاہر، دیکھنے میں۔ تصوير: رنگین تصویر، فوٹو گرافی۔ التصوير الشمسي: فوٹو گرافی، فلم یا ہوا منظر، شاٹ، ٹیک۔ آلة التصوير: کیمرا۔ تَـصَوُّر جمع تصورات: تخیل، قوت متخیلہ، پرواز خیال، قوت تخلیق، تصور، خیال آرائی، تخیل، خیالی پلاؤ، خیال فکر، ذہنی شکل۔ تصوري: صرف تصور میں موجود فرضی، غیر حقیقی، موہوم۔ المذهب التصوري: مثالیت، تصوریت، اصول پرستی۔ مُـصَوِّر: شکل بنانے والا، خالق۔ مُصَوِّر: فوٹو گرافر، کیمرا مین۔ مُصَوِّر الكائنات: خالق کائنات باری تعالیٰ۔ المصور الكهربائي للقلب (electro cardio graph) مُصَوِّرة: کیمرا۔ مُصَوَّر: با تصویر جمع مُصَـوَّرات: فوٹو گرافر کا سٹوڈیو، فلمی سٹوڈیو۔ مُصَوَّر الجغرافيا اٹلس Atlas صُور: طائر (جنوبی لبنان کا ایک قصبہ) صوص: الصُّوص لئيم: بخیل جو چھپا کر کھائے تاکہ مہمان اسے نہ دیکھے۔ عند العامة: عوام کے نزدیک، مرغی کا وہ چوزہ جو ابھی انڈہ سے نکلا ہو مگر اس کے لئے فصیح لفظ فوب ہے۔ صُوصُ الباب: دروازہ کی نچلی چول جس پر دروازہ گھومتا ہے اس کے مقابل اوپر کی سطح صحیح کہلاتی ہے۔

صاع ۔ صَوْعًا الحبَّ: اناج کو صاع سے ناپنا۔ الصاع: ایک پیمانہ جمع أصواع و أصْوُع و أصْؤُع و صُوْع و صِيعان الصَّوْع و الصُّوع جمع أصْواع و أصْوُع و أصْؤُع و صُوع و صِيعان: ایک پیمانہ۔ صيعان: پانی پینے کا پیالہ۔

۲۔ صَاعَ ۔ صَوْعًا القومَ: لوگوں کا ایک دوسرے پر حملہ کرنا۔ الشيءَ: کو موڑنا، بکھیرنا۔ القوم: لوگوں کے پاس اطراف سے آنا۔ ت النحل: شہد کی مکھیوں کا ایک دوسرے کے پیچھے آنا۔ ــ الرجُلَ: کو خوف دلانا، گھبرانا۔ تَصَوَّعَ: متفرق ہونا، دور ہونا، پھیلنا۔ الشَّعْرُ: بالوں کا چرنا، سکڑنا، پراگندہ ہونا۔

۳۔ صَوَّعَ موضعًا للقطن: روئی دھننے کے لئے جگہ تیار کرنا۔ الصاع: وہ صاف زمین جس میں کھیلا جائے۔ الصّاعة: روئی یا اون دھننے کے لئے تیار کی ہوئی زمین کہتے ہیں۔ اتخذ لصوفك صاعةً: اون دھننے کے لئے جگہ تیار کر۔

۴۔ صَوَّعَت الريحُ النباتَ: ہوا کا پودوں کو ہلانا۔

الطائرُ برأسه: پرندہ کا سر کو ہلانا۔ الفرسُ: گھوڑے کا سرکشی کرنا کہتے ہیں۔ صَوَّعَ به فرسُهُ: سے گھوڑے کا سرکشی کرنا اور قابو میں نہ آنا۔ تَصَوَّع النباتُ: پودے کا ہلنا۔

۵۔ صَوَّعَ الشیءَ: چیز کو گول اور تیز نوک والی بنانا۔

۶۔ انْصَاعَ انصیاعًا: جلد واپس آنا، گزرنا۔

۷۔ الصَّاع: کھیلنے کا ڈنڈا (سولجان) سینے کا وسط، سینہ۔ والصَّاعَة: پست زمین۔

○ انْصَاعَ: ناراض ہو کر اٹھ جانا۔ --ل: کا حکم ماننا، کے حکم کی تعمیل کرنا، کی بات مان لینا، کی خواہش کے آگے جھک جانا، کے آگے دب جانا، کی اطاعت اختیار کرنا، فرمانبرداری کرنا۔ صَاع جمع أَصْوُع و اَصْوَاع و صِیعان: ایک مکعب پیمانہ۔ صَاعًا بِصاعٍ: اوے کا بدلہ، ترکی بترکی جواب۔ ردَّله الصَّاع صَاعَین او کال له صاعًا بصاعین: سے دوہرا انتقام لینا، کو اینٹ کا جواب پتھر سے دینا۔

صاعة: دیوان خانہ، بیٹھک، کمرہ استقبال۔

صاغ: ۱۔ صَاغَ ۔صَوْغًا الماءُ: پانی کا زمین میں بیٹھ جانا۔

۲۔ صَاغَ ۔صَوْغًا الشیءَ: چیز کو درست نمونہ پر تیار کرنا۔ الکلمةَ: ایک کلمہ سے خاص وزن پر دوسرا کلمہ بنانا کہتے ہیں۔ صَاغَ الکلامَ: اس نے کلام گھڑلیا۔ اللّٰهُ فلانًا صِیغَةً حَسَنَةً: فلاں کو اللہ تعالیٰ نے اچھے طریقے سے پیدا کیا کہتے ہیں۔ صِیْغَ علی صِیغَتِه: وہ اپنی طبیعت پر پیدا کیا گیا۔ — صِیغَةً و صِیَاغَةً و صَیْغُوغَةً الشیءَ: کو پگھلانا، ڈھالنا۔ انْصاغَ انْصِیَاغًا: پگھلنا، ڈھلنا۔ الصَّوْغُ: (مس) کہتے ہیں۔ هو صوغُ اخیه وہ اپنے بھائی کے ساتھ پیدا ہوا یا اس کے بعد پیدا ہوا اور ان کے درمیان کوئی اور پیدا نہیں ہوا۔ هما صَوْغَان وہ پیدائش وغیرہ میں ایک ہی طرح کے ہیں۔ هذا صَوْغُ هذا: یہ اس جیسا ہے۔ الصَّوْغَة: اسم المرۃ کہتے ہیں۔ هو صَوْغَةُ اخیه: وہ اپنے بھائی کے ساتھ پیدا ہوا یا اس کے بعد اور دونوں کے درمیان کوئی اور پیدا نہیں ہوا۔ الصَّائِغ (فا) صَاغَةٌ و صُیَّاغ و صُوَّاغ: زرگر، سنار کہتے ہیں۔ هو من صاغة الکلام: وہ خوبصورت انداز سے لکھنے والا ہے۔ الصِّیغَة جمع صِیَغ: نوع، اصل کہتے ہیں۔ هو من صیغةٍ کریمةٍ وہ شریف النسل ہے (کہتے ہیں)۔ صیغةُ الامر کذا و کذا: امر کی شکل اس طرح اور اس طرح ہے) تصویر کا مقررہ سامان، سونے چاندی وغیرہ کے زیورات (عام زبان میں) الصِّیَاغة: زرگری، سنار کا پیشہ۔ الصَّوَّاغ والصَّیَّاغ والصَّیِّغ: جھوٹا، نمک مرچ لگا کر بات کرنے والا۔ المَصَاغ: ڈھالے ہوئے زیورات۔

۳۔ صَاغَ ۔صَوْغًا له الشرابُ: کے لئے مشروب کا خوشگوار ہونا صحت بخش ہونا۔

○ صَاغَ ۔صَوْغًا و صِیَاغَةً ہ: کو بنانا، ڈھالنا، تخلیق کرنا۔ (قاعدہ، قانون) بنانا، وضع کرنا (لفظ) گھڑنا، وضع کرنا (جھوٹ) گھڑنا، تراشنا، ایجاد کرنا، اختراع کرنا۔ صَاغَ الذهب والفضة: زرگری کرنا۔ صَوْغ: بنانا، ڈھالنا، تخلیق کرنا۔ صیغة: بنانا، ڈھالنا، تخلیق کرنا۔ جمع صِیَغ: شکل، بیرونی شکل، انتخاب الفاظ، اظہار مفہوم کے لئے الفاظ کا استعمال، متن) روایت، بیان (مراسلہ معاہدہ وغیرہ کا فارمولا، زیورات، سونے چاندی کے زیور، شکل (گرامر میں) صیغة الفاعل: فعل معروف۔ صیغة المفعول: فعل مجہول۔ بصیغةٍ حاسِمَة: فیصلہ کن شکل میں، غیر مبہم الفاظ میں۔ صِیَاغة: ترکیب دینا، سنوارنا، بنانا، مسودہ تیار کرنا، لفظوں میں ادا کرنا، بنانا، تشکیل، ڈھالنا، زرگری۔ مَصَاغ: زیورات، جواہرات، سونے چاندی کی اشیاء۔ صائغ جمع صُیَّاغ و صاغة و صُوَّاغ: زرگر، سنار، جوہری۔ مَصُوغات: سونے چاندی کے زیورات، جواہرات، زیورات۔ صاغ: باترتیب، ٹھیک، مناسب، صحیح سالم، اچھی حالت میں، معمول کے مطابق، باقاعدہ، فوج اور پولیس میں کیپٹن اور میجر کا درمیانی) عہدہ، بحریہ میں لیفٹیننٹ اور لیفٹیننٹ کمانڈر کے درمیان کا عہدہ۔ عُمْلَةٌ صاغ: معیاری نظام زر۔ غِرش صاغ: معیاری۔ غرش (سکہ مصری) صاغقول اغاسی: (ترکی لفظ) مصر میں کیپٹن اور میجر کے درمیان کا فوجی عہدہ۔

صاف: ۱۔ صَافَ ۔صَوْفًا عن کذا: سے انحراف کرنا۔ السهمُ عن الهدف: تیر کا نشانہ سے ہٹ جانا۔ أصافَ ہُ: کو جھکانا، مائل کرنا۔

۲۔ صَافَ ۔صُوُوفًا و صَوْفًا و صَوِف یَصْوَف صَوَفًا الکَبْشُ: مینڈھے کا بہت اون والا ہونا صفت أَصْوَف۔ الصُّوف جمع أصواف للشاء: اون۔ اس کے ایک قطعہ کو صُوفة: کہتے ہیں۔ اخذه بصوف رقبته اس نے اسے زبردستی پکڑ لیا۔ اعطاه ایاه بصوف رقبته: اس نے اس کو مفت دیا یا سارا دیدیا۔ اس سے مثل ہے۔ خَرْقَاءُ وجدت صُوفًا: بے وقوف عورت کو اون مل گئی۔ مطلب یہ کہ بیوقوف کو مال مل جائے تو وہ اسے ضائع کر دیتا ہے۔ عوام کہتے ہیں۔ صوفته حمراء۔ والزامات کا نشانہ ہے، اس کی طرف فوراً بدگمانی کا رخ ہو جاتا ہے۔ الصَّوَّاف: اون فروش۔ الصاف والصافِیّ والأصوف والصائف: اونی اون دار۔ الصُّوفان م صوفانة: جس پر بہت اون ہو۔ الصوف و الصُّوفانی: جس پر بہت اون ہو۔ جُبَّةٌ صَیِّفَةٌ: بہت اون والا جبہ۔

۳۔ صَوَّفَ ہُ: کو صوفی بنانا۔ تَصَوَّفَ: صوفی ہو جانا، صوفیوں جیسے اخلاق اختیار کرنا۔ الصُّوفِیَّة: عبادت گزاروں کی جماعت۔ واحد الصُّوفِیّ: مسلمانوں کے نزدیک صوفی وہ ہے جو خود کو فنا کر کے اللہ تعالیٰ سے متعلق رہے، جس میں اعلیٰ درجہ کا خلوص اور حقائق کے ادراک کی استعداد ہو۔

۴۔ الصُّوفان واحد صوفانة: ایک نرم خشک چیز جو لکڑی کے اندر ہوتی ہے اور جلد آگ پکڑتی ہے۔ فُطْرُ الصُّوفان: سماروخ جو درخت کے تنے پر اگتی ہے اور اس سے صوفان نکالا جاتا ہے۔

○ صُوف جمع أَصْواف: اون۔ صوفی: اون کا، اونی، صوفی۔ صوفیة: صوفی طریقہ زندگی۔ الصُّوفية: اسلامی تصوف، روح اور خالق کے ارتباط کا عقیدہ۔ صُوفان: آگ پکڑنے والی کوئی سوکھی چیز۔ صوفانة: آگ پکڑنے والی کوئی سوکھی چیز۔ صواف: اون کا تاجر۔ التصوف: صوفیۃ، اسلامی تصوف، روح اور خالق کے ارتباط کا عقیدہ، صوفی طرز زندگی۔ المتصوفة: صوفی لوگ، عارفین باللہ۔ صوفیا: بلغاریہ کا دارالحکومت۔

صاق: صَاقَ الدابةَ: جانور ہانکنا۔ الصاق والصُّوق والصَّوِیْق: دیکھئے الساق والسوق والسویق: (ساق، پنڈلی، تنہ) سَوْق: ہانکنا۔ سویق: ستو)

صاك: صَاكَ ۔صَوْكًا به الزعفرانُ والمسكُ ونحوهما: سے زعفران یا مشک وغیرہ کا چپکنا۔ تَصَوَّكَ فی رجیعه و برجیعه: اپنے گوبر سے لتھڑنا۔

صال: ۱۔ صَالَ ۔صَوْلاً و صَوْلةً علیه: پر کود پڑنا۔ صُوُولاً و صِیالاً و صَالاً و صُؤولاً و صَیَلانًا و مَصَالةً علیه پر حملہ کر کے مغلوب کرنا۔ صَاوَلَ مُصَاوَلَةً و صِیالاً و صِیالةً ہُ: ایک کا دوسرے پر کود پڑنا، ایک دوسرے پر حملہ آور ہونا۔ تَصَاوَلا: ایک دوسرے پر حملہ آور ہونا، کود پڑنا۔ الصَّوْلَة سطوت، غلبہ، حملہ کہتے ہیں۔ لقیته اوَّلَ صَوْلَةٍ: میں اسے

پہلی دفعہ ملا۔ الصُّؤُول من الرجال: لوگوں کو مار پیٹ کرنے والا، ان سے گستاخی کرنے والا۔
۲۔ صِیْلَ لَهُ الامرُ: اللہ تعالیٰ کی طرف سے کسی کے لئے کوئی معاملہ مقدر کیا جانا۔
۳۔ صَوَّلَ البَیْدَرَ: کھلیان کے اطراف میں جھاڑو دینا۔ الشیءَ: کو دھونا، جیسے چونے کو دھونا، پانی میں ڈال کر صاف کرنا، جیسے گیہوں، کو صاف کرنا۔ صُوْلَةُ الحِنطة: پانی میں صاف کیا ہوا گیہوں۔ الصُّوَالة: کھلیان کے اطراف کا کوڑا کرکٹ، کوڑا کرکٹ جو غلہ کے دھونے سے نکلتا ہے۔ المِصْوَل جمع مَصَاوِل: برتن جس میں کوئی چیز صاف کرنے کے لئے بھگوئی جائے۔ المِصْوَلة: خرمن صاف کرنے کی جھاڑو۔
○ صَالَ - صَوْلاً و صَوْلَةً و صِیَالاً علی: پر کودنا، چھلانگ لگانا، پر حملہ کرنا۔ صَوَّلَ ہ: (سونا، گیہوں وغیرہ) کو پانی سے دھونا۔ صَاوَلَ ہُ: سے مقابلہ کرنا۔ صَوْلَة جمع صَوْلات: حملہ، طاقت، ظلم، جور و استبداد، ظلم و جور، جور و جبر۔ صَوْل: (ترکی میں) سارجنٹ، میجر (انگریزی میں) ٹیکنیکل سارجنٹ۔ صَوْل تعلیم: ماسٹر سارجنٹ۔ صول تعیین: کوارٹر ماسٹر سارجنٹ۔ صَوْلَجَان جمع صَوَالِجة: خمیدہ سرے والا عصا، پولو موگرا، عصائے شاہی، عصائے حکومت۔
صام: ۱۔ صَامَ - صَوْمًا و صِیَامًا: روزہ رکھنا، صائم روزہ دار جمع صائمون و صُوَّام و صُوَّم و صُیَّم و صِیَام۔ صَامَ الشَّهرَ: مہینہ میں روزے رکھنا۔ صَوَّمَ ہُ: کو روزہ رکھوانا۔ اِصْطَام: روزہ رکھنا۔ الصَّوْم (مص) جمع أصْوَام: کام سے رکنا، مقررہ اوقات میں کھانے پینے سے رکے رہنا، روزہ دار، مفرد و جمع کے لئے یکساں کہتے ہیں۔ هُوَ صَوْمٌ وهیَ صَوْمٌ وهم صَوْمٌ: وہ مرد روزہ دار ہے۔ وہ عورت روزہ دار ہے وہ لوگ روزہ دار ہیں وغیرہ وغیرہ۔ عند المسیحیین: (عیسائیوں میں) آدھی رات سے دوپہر تک کھانا ترک کرنا، انکا یہ کہنا کہ النصرانی فی صومه کا معنی ہے نصرانی اس کی بیعت میں ہے۔ شهر الصوم: رمضان کا مہینہ۔ الصَّوَام من الاراضی: خشک بے آب زمین۔ الصَّوْمَان جمع صَیَامَی: روزہ دار۔ الصَّائم: کھانے پینے سے رکا رہنے والا کہتے ہیں۔ یَوْم صائِمٌ: دن جس میں روزہ رکھا جائے۔ مَاءٌ صَائِمٌ: ٹھہرا ہوا، رکا ہوا پانی۔ الصَّائمة من الخیل: بغیر چارہ کے کھڑا ہوا گھوڑا۔ الصَّوَّام: بہت روزے رکھنے والا کہتے ہیں۔ هُوَ صَوَّامٌ قَوَّامٌ: وہ دن کو روزہ رکھتا ہے اور رات کو کھڑا رہتا ہے۔
۲۔ صَامَ - صَوْمًا و صِیَامًا النهارُ: دوپہر کا وقت ہونا۔ ت الشمسُ: سورج کا نصف النہار پر ہونا۔ — ت الریحُ: ہوا کا ٹھہرنا۔ الصَّائِمةُ من السکاکین: کند چھری۔ من البکرات: نہ پھرنے والی چرخی۔ مَصَام و مَصَامَةُ الفرس: گھوڑے کے کھڑے ہونے کی جگہ کہتے ہیں۔ جئتهُ والشمسُ فی مَصَامِها: میں اس کے پاس آیا تو سورج نصف النہار پر تھا۔
۳۔ صَامَ - صَوْمًا و صِیَامًا و اصْطَامَ النعامُ: شترمرغ کا بیٹ کرنا۔ صومُ النعامِ: شترمرغ کی بیٹ
۴۔ صَامَ - صَوْمًا و صِیَامًا و اصطام مِنیتهُ: موت چکھنا۔
۵۔ صَوْمَعَ الشیءَ: کو جمع کرنا۔
۶۔ صَوْمَعَ البناءَ: عمارت بلند کرنا۔ الصَّوْمَع جمع صَوَامِع: پہاڑ یا بلند جگہ جس پر راہب و عبادت گزار تنہائی کی خاطر رہتا ہو۔ راہب کی کٹی، گرجا۔ الصَّوْمَعَة جمع صَوَامِع بمعنی الصَّوْمَع، پہاڑ کی چوٹی۔ (ح) عقاب۔
۷۔ الصَّوْمَعَة جمع صَوَامع: ایک قسم کی ٹوپی۔
۸۔ صَوْمَلَ الرجُلُ: بھوک سے کھال کا خشک ہو جانا۔
○ صَامَ - صَوْمًا و صِیَاما عن: سے باز رہنا، پرہیز کرنا، - کھانے پینے اور مجامعت سے پرہیز کرنا، روزہ رکھنا۔ صوم: باز رہنا، پرہیز کرنا، اجتناب کرنا، روزہ رکھنا، روزہ۔ الصوم: ماہ رمضان میں روزے رکھنا۔ الصوم الکبیر: بڑا روزہ، ایسٹر کا چلّہ۔ عیدُ صومِ الغفران: یوم کفارہ (عیسائیت میں) صِیام: روزہ رکھنا۔ روزہ۔ صائم جمع صائمون و صُوَّم و صِیَّم و صِیَام: روزہ دار۔ الصُّومَال: صومالیہ۔ صُومالی: صومالیہ کا باشندہ، صومالیہ کا، صومالی۔
صان: ۱۔ صَانَ - صَوْنًا و صِیَانًا و صِیَانَةً و اصْطَانَ اِصْطِیَانًا هُ: کی حفاظت کرنا۔ صفت مفعولی۔ مَصُون و مَصْوُوْن (مَصْوُون نادر الاستعمال ہے) — الثوبَ او العِرضَ: کپڑے یا عزت کو داغدار ہونے سے بچانا۔ تَصَوَّنَ هُ: کو بچانے کا دکھاوا کرنا۔ وتصاون من العیب: خود کو عیب سے بچانا۔ الصَّوَان والصِّوَان والصُّوَان والصِّیَان والصُّیَان والصَّیَان جمع أَصْوِنَة: الماری، صندوق۔ المِصَان و المِصْوَان: کمان وغیرہ کا غلاف۔ التَّصْوِینَة: گھر کی چاردیواری، باغ کی چاردیواری (عام زبان میں)
۲۔ الصَّوَّانة جمع صَوَّان (ط ا) چقماق کا پتھر، ذبر، چوتڑ۔
○ صَانَ - صَوْنًا و صِیَانَةً ہ: کو محفوظ رکھنا، کا تحفظ کرنا، کو بچانا، کو بچائے رکھنا، کو رکھنا، رہنے دینا، کو برقرار رکھنا، کو چالو رکھنا۔ ہ / ہ / عن: کو سے محفوظ رکھنا، کی حفاظت کرنا، کو سے بچانا۔ ہ / ہ / عن: کا کے خلاف دفاع کرنا۔ تَصَوَّنَ: اپنی عزت برقرار رکھنا، پاکدامن رہنا (خاتون) کا باعصمت رہنا۔ اپنے آپ کو الگ رکھنا، تنہائی میں رکھنا، اپنے آپ کو بچانا، محفوظ رکھنا۔ صون: پاکدامنی، عزت مندی، دفاع، حفاظت، محفوظ رکھنا، برقرار رکھنا۔ صَوَّان واحد صَوَّانة: چقماق (granite) ایک عمارتی پتھر۔ اَدَوَاتٌ صَوَّانیة: چقماق کے اوزار۔
صوّ: الصَّوّ: خالی کہتے ہیں: اناءٌ صَوٌّ: خالی برتن۔
الصُّوَّة جمع صُوًی و جمع الجمع أَصْوَاء: آواز بازگشت، ٹیلہ، پہاڑی، نشان راہ کا پتھر۔ — البحریة: (سمندر میں راستہ بنانے یا اس کے خطرناک حصوں کی اطلاع دینے والی وہ چیز جو سمندر میں تیرتی رہتی ہے، تیرونا، پیراک، پیپا۔ الصُّوَّة البحریة: کا دوسرا نام۔ عَوَّامة اور شَمَنْدُورة: ہے۔ الصُّوَی والأصْوَاء: قبریں۔
○ صُوَّة جمع صُوًی: نشان راہ کا پتھر۔ صَوَی - صُوِیًّا وَصَوِیَ - صَوًی و صَوًی: بالکل سوکھ جانا، مرجھانا، مرجھا جانا۔ صَوَّی: آہستہ آہستہ نکلنا، چیں چیں کرنا، چوں چوں کرنا، چہچہانا۔
صوی: صَوَی - صُوِیًّا و صَوًّی تصویةً وأصوَی اصواءً النخلُ: درخت کھجور کا خشک ہو جانا، صفت: صَوِیٌّ وصاوٍ۔ — الضرعُ: تھن کا خشک ہو جانا صفت صاوٍ۔ صَوِیَ - صَوًی النخلُ: کھجور کے درخت کا خشک ہو جانا صفت صَوِیٌّ و صَاوٍ۔ الضرعُ تھن کا خشک ہو جانا صفت صَاوٍ - الرجُلُ: قوی ہونا۔ ابو صُوَیٍّ او الصَّرَّارة (ح) ایک پرندہ جس کی آواز سے سانپ ڈرتے ہیں۔
صاب: ۱۔ صَابَ - صَیْبًا: درست ہونا صفت صائب - ہُ السهمُ: کو تیر لگنا۔ سَهْمٌ صَیُوبٌ جمع صُیُوب: نشانہ پر لگنے والا تیر۔
۲۔ الصُّیَّابُ والصُّیَّاب و الصُّیَّابة: خالص، ہر عمدہ شے کہتے ہیں۔ هو من صُیَّابهم: یعنی وہ ان کے بہترین لوگوں میں سے ہے۔ الصُّیَّابَة: بمعنی الصُّیَّاب: (کہتے ہیں۔ هو من صُیَّابتهم وہ ان کے بہترین

لوگوں میں سے ہے )۔ سردار۔ هو صُیَّابةَ قومه :وہ
اپنی قوم کا سردار ہے۔ صُیَّابة القوم: قوم کی جماعت

صاح: ا۔ صَاحَ ـِ صَیْحًا و صَیْحَةً و صِیَاحاً و صَیَحَاناً زور سے چیخنا۔ به :کو پکارنا، آواز دینا۔ ــــ علیه :کو ڈانٹنا ــــ ت عصافیرُ بطنه :بھوکا ہونا۔ صِیحَ بهم :وہ ڈر گئے۔ فیهم : ہلاک ہوگئے۔ صَیَّحَ :بہت چیخنا۔ صَایَحَ القومُ: ایک دوسرے کو پکارنا۔ صَایَحَ به: کو پکارنا، آواز دینا۔ تَصَایَحَ القومُ :لوگوں کا ایک دوسرے کو پکارنا۔ الصَّیْحُ (مص) کہتے ہیں۔ غَضِبَ من غیر صیح ولا نفْر :وہ یونہی غضبناک ہوا۔ الصَّیْحَة: صاح کا اسم مرة، عذاب الٰہی۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے سزا، اچانک غارت۔ الصَّائِحَة: صَائِح: کا مونث نیز صیحة السّاحة :تجہیز و تکفین پر عورتوں کا بین، ماتم، گریہ و زاری۔ الصَّیَّاح: بہت چیخنے والا۔

۲۔ صَاحَ ـِ صَیْحًا و صَیْحَةً و صِیَاحًا و صَیَحَانًا العنقودُ :تر خوشے کا بڑھنا۔

۳۔ صَیَّحَ ت الریحُ او الشمسُ البقلَ :ہوا یا سورج کا سبزی کو سکھا دینا۔ تَصَیَّحَ البقلُ: سبزی کے اوپر کے حصہ کا خشک ہو جانا۔

۴۔ صَیَّحَ الشیءَ: کو توڑنا، پھاڑنا۔ تَصَیَّحَ: پھٹنا، چٹخنا۔ تَصَایَحَ جفنُ السیف :تلوار کی نیام کا پھٹ جانا، چیخ جانا۔ انْصَاحَ: پھٹنا، چٹخنا۔ الفجرُ و البرقُ: صبح اور بجلی کا ظاہر ہونا۔ ت الأرضُ: زمین کے کچھ حصے کا روئیدگی سے ڈھک جانا۔

◯ صَاحَ ـِ صَیْحًا و صِیَاحًا: چلانا، چیخنا، بلبلا اٹھنا، چیخ مارنا، ککڑوں کوں کرنا، بانگ دینا۔ صاح صَیْحَةً: چیخ مارنا۔ ب :کو پکارنا۔ ـــ علی او فی: سے چلا کر کہنا۔ صَیَّحَ : زور سے چلانا، دھاڑنا، گرجنا، چیخنا، چلانا۔ تَصَایَحَ: ایک دوسرے کو پکارنا، چلانا، شور مچانا، چیخ پکار کرنا، شور و غل کرنا۔ صَیْحٌ: چیخنا، چلانا، شور و غوغا، چیخ پکار۔ صَیْحَةٌ جمع صَیْحَات: چیخنا، چلانا، شور و غوغا۔ صیحةُ الحرب: جنگی چیخ و پکار۔ أرسَلَ صَیْحَاتٍ: چیخیں مارنا۔ صَاحَ صیحةً: چیخ مارنا۔ علی صَیْحَةٍ: جہاں تک چیخ و پکار پہنچ سکے۔ ذَهَبَ صیحةً فی وادٍ: صدا بصحرا ہونا۔ صِیَاح: چیخنا، چلانا، شور و غل، پرندے کی چیخ۔ صَیَّاح: چیخنے والا، اونچی آواز والا، شور مچانے والا، پرخروش، گلا پھاڑ پھاڑ کر کہنے والا۔ تَصَایُح: شور مچانا، غور شور و غل، گرج، چیخ، چیخ و پکار۔

صاد: ا۔ صَادَ ـِ صَیْدًا الطیرَ: پرندے کا شکار کرنا۔ صفت صائد ۔ فُلانًا: کے لئے شکار کرنا۔ ـــ المکانَ: جگہ میں شکار کرنا۔ أَصَادَهُ: کو شکار پر اکسانا۔ تَصَیَّدَ الطیرَ: پرندے کا شکار کرنا۔ اصْطَادَ الطیرَ :پرندے کا شکار کرنا۔ المکانَ: جگہ میں شکار کرنا۔ الصَّیْدُ :(مص) شکار۔ الصَّیَّاد: شکاری۔ الصَّیُودُ جمع صِیدٌ و صُیُودٌ: شکاری کہتے ہیں۔ کلبٌ صَیُودٌ و صقرٌ صَیُودٌ: شکاری کتا اور شکاری باز یا شکرا یا شاہین۔ ـــ مِن النساء: اپنے خاوند سے حیلے بہانے سے کچھ نہ کچھ حاصل کرنے والی عورت۔ المَصِیدُ: پکڑا ہوا شکار۔ المِصْیَدُ و المِصْیَدَةُ و المَصْیَدَة و المَصِیدَة جمع مَصَائِدُ: جال، گڑھا پھندا، دام، شکار کرنے کی کوئی چیز یا سامان۔ المَصَادُ و المُصْطَادُ و المُتَصَیَّدُ: جائے شکار، شکار گاہ۔

۲۔ صَادَ ـَ صَیَدًا زیداً: زید کو ٹیڑھی گردن والا بنانا۔ صَیِدَ یَصْیَدُ صَیَداً: ٹیڑھی گردن والا ہونا۔ أصاد البعیرَ :اونٹ کو اذیت دینا، اسکی گردن کی کجی کا علاج کرنا (ضد) الأَصْیَدُ م صَیْدَاء جمع صِیدٌ: ٹیڑھی گردن والا اونٹ، تکبر سے سر کو بلند کرنے والا۔ بادشاہ (ح) شیر۔ الصَّادُ: (طب) اونٹ کی ایک بیماری جس کی وجہ سے اسکی ناک سے ریزش بہتی رہتی ہے اور وہ اپنا سر اونچا رکھتا ہے۔ شیر۔ بعیرٌ صادٌ: بیماری سے سر اونچا رکھنے والا اونٹ۔ ناقةٌ صَادَةٌ: بیماری سے سر اونچا رکھنے والی اونٹنی۔ الصَّیَدُ: (مص) و الصِّیدُ: اونٹ کی مذکورہ بالا بیماری۔ الصَّیْدَاء الأَصْیَد کا مونث۔ الصَّیَّاد (ح) شیر۔

۳۔ الصَّادُ: حرف تہجی۔ جمع صِیدَان: پیتل، تانبا۔ الصَّیْدَاءُ: کنکر، پتھری۔ ارضٌ صَیْدَاء: سخت زمین۔ الصَّیُود من النساء: بدخلق عورت۔ الصَّیْدَان: سونا، تانبا۔ صَیْدَانُ الحصی: چھوٹے کنکر۔ الصَّیْدَانَة: بھوت، ـــ من النساء: بدخلق عورت، بہت باتونی عورت۔

۴۔ الصَّیْدَلَة: دوا فروشی۔ الصَّیْدَلی و الصَّیْدَلانی: دوا فروش۔ الصَّیْدَلِیَّة: دواؤں کی دوکان۔

۵۔ الصَّیْدَن: مضبوط عمارت، چاندی کی اینٹ، تنگ چادر (ح) بجو۔ (ح) لومڑی، بادشاہ، عطر فروش، زمین کے اندر گھر بنانے اور اس کو لوگوں سے چھپا کر رکھنے والا ایک جانور۔ الصَّیْدَنَانِی (ح) لومڑی اور مذکورہ جانور کی مضبوط عمارت۔

◯ صادَ ـِ صَیْداً ھ: کو شکار کرنا، مچھلی پکڑنا۔ تَصَیَّدَ ھ: کو شکار کرنا، پکڑنا۔ اصْطَادَ: بمعنی صَادَ - اصطاد فی الماء العَکِرِ: گندے پانی میں مچھلیاں پکڑنا۔ صید: شکار کرنا، شکار، مچھلی پکڑنا۔ صیدُ السمك: مچھلی پکڑنا۔ من صَیدِ خیالِه: اس کے خواب و خیال میں، اس کے تصور کی پیداوار۔ صَیَّادٌ جمع صیادون: شکاری، مچھلی پکڑنے والا۔ صیاد السمك: مچھیرا، مچھلی پکڑنے والا، رام چڑیا۔ صَیْدَا: لبنان کا ایک شہر۔ مَصْیَدة جمع مَصَائِد: ماہی گاہ۔ صَیْدَلَة: عطار کا پیشہ، دوا سازی، عطاری، علم دوا سازی۔ صَیْدَلِی جمع صَیَادِلَة: دوا فروش، دوا ساز، عطّار۔ صَیْدَلانی: دوا ساز، دوا فروش۔ عطّار۔ صَیْدَلِیَة: دواؤں کی دکان، عطار خانہ۔

صار: ا۔ صَارَ ـِ صَیْراً و صَیْرُورَةً و مَصِیراً: واپس ہونا، ایک حالت سے دوسری حالت میں منتقل ہونا جیسے صار زیدٌ غنیاً: زید مفلسی کی حالت سے تمول کی حالت میں منتقل ہو گیا یعنی امیر ہو گیا، منتقل ہونا۔ الی کذا او الی فلان: کسی چیز یا شخص تک پہنچنا (یہ افعال ناقصہ میں سے ہے) صَیَّرَ تَصْییراً و أصار إصارةً ہُ: کو ایک حالت یا شکل سے دوسری حالت یا شکل میں بدل دینا۔ تَصَیَّرَہُ: سے مشابہ ہونا۔ الصَّیرُ (مص) کام کا انجام و نتیجہ۔ الصِّیرُ: بمعنی الصَّیر: چیز کا کنارہ یا طرف، جب کوئی شخص کام ختم کرنے کے قریب ہوتا ہے تو کہتے ہیں۔ فلانٌ علی صِیرِ الأمر ـ الصَّائِرة: خشک گھاس۔ الصَّیُّور و الصَّیُّورَة: کام کا انجام و نتیجہ۔ المَصِیرُ (مص) جمع مَصَایِر: کام کا انجام و نتیجہ، وہ جگہ جہاں پانی پہنچتا ہے۔

۲۔ صَارَ ـُ صَیراً ہُ: کو کاٹنا۔ الشیءَ: کو روکنا۔ الصِّیرُ: دروازہ کی دراڑ۔ الصِّیار: گایوں کا گلہ۔ الصِّیارَة و الصِّیرَة جمع صِیَرٌ و صِیَرٌ: گائے یا بکریوں کا باڑہ۔ الصَّیِّر: قبر۔

۳۔ الصِّیرُ: چھوٹی نمکین مچھلیاں، یہودیوں کا پادری۔ الصِّیار: چنگ کی آواز۔ الصَّیِّر: جماعت۔ الصَّیُّور: عقل و رائے۔

◯ صَارَ ـِ صَیرًا و صَیْرُورَةً و مَصِیراً ھ: کوئی چیز ہو جانا۔ (مضارع کے ساتھ)، کو شروع کرنا، تک جانا، کسی ایسی صورت حال میں ہونا جہاں کسی ایسے نقطہ تک پہنچنا جہاں، واقع ہونا، ہونا، عمل میں آنا۔ ـــ لِ کے حصہ میں آنا، پر پڑنا، واقع ہونا۔ ـــ الی او عند: کے پاس جانا۔ الی: کسی جگہ پہنچنا۔ الی: پر ختم ہونا۔ الی: کام انجام ہونا، نتیجہ ہونا۔ صار به الی کو تک لے جانا۔ یُصَارُ الی: تک جانا، کوئی آخر کار کے ساتھ، ختم ہو گا۔ صَیَّرَہُ ھ: کو کچھ بننے پر اکسانا،

کو میں بدلنا۔ صِیر: دروازہ کی دراڑ۔ چھوٹی، نمکین مچھلی۔ صَیرُورَة: ہونا، ترقی یافتہ حالت، نتیجہ۔ مَصِیر: ترقی یافتہ حالت، (کام کی) رفتار جمع مَصَایِر پہنچنے کی جگہ، نتیجہ، تقدیر، قسمت۔ نصیب نصیبہ، مقدر، انجام، حشر، زندگی۔ تقریر المصیر: حق خود اختیاری۔ مصیرُ کلِّ حَیٍّ: ہرزندہ کا طریقہ یا دستور۔

صیص: الصِیصَة والصِیصِیَة جمع الصَیاصِی: جولاہے کا کونچ جس سے وہ تانا بانا درست کرتا ہے۔ بننے کی سلائی، مرغ کا خار، ہرن اور گائے کا سینگ، کھجور توڑنے کا دستہ، قلعہ۔ گڑھی اور پناہ لینے کی جگہ۔

صاع: صَاعَ ـِ صَیعًا و أَصَاعَ الغنم: بکریوں کو متفرق کرنا۔ القوم: ایک دوسرے کے خلاف اکسانا۔ تَصَیَّعَ الماءُ: پانی کا اضطراب کرنا، جوش مارنا۔ انصاع الرجُلُ: تیزی سے واپس لوٹنا۔ — الطیرُ: پرندے کا فضا میں چڑھنا۔

صاف: ا۔ صَافَ ـِ صَیفًا و تَصَیَّفَ بالمکان: کسی جگہ موسم گرما میں اقامت کرنا۔ — واصَّیَّفَ المکانَ: کسی جگہ موسم گرما گزارنا۔ صِیفَ المکانُ او الرجُلُ: کسی جگہ یا آدمی پر موسم گرما کی بارش ہونا۔ صفت مفعولی مَصِیفٌ و مَصُیوفٌ صَیَّفَ بالمکان: کسی جگہ موسم گرما میں قیام کرنا۔ المکانَ: کسی جگہ موسم گرما میں رہائش پذیر ہونا کہتے ہیں۔ ھذا الطعام یصَیِّفُنِی: یہ کھانا مجھے موسم گرما کے لئے کافی ہے۔ صُیِّفَ المکانُ او الرجُلُ: کسی جگہ یا آدمی پر موسم گرما کی بارش ہونا۔ صفت مفعولی مُصَیَّف۔ صَایَفَ مُصَایَفَةً و صِیَافًا: سے موسم گرما کے لئے معاملہ کرنا۔ (جیسے الشہر سے مُشاھَرَة) أَصَافَ اصافَةً القومُ: موسم گرما میں داخل ہونا۔ ت الدابَّة: جانور کا موسم گرما میں بچے دینا۔ اصْطَافَ اصْطِیَافًا بالمکان: کسی جگہ موسم گرما میں اقامت کرنا۔ الصَیفُ جمع أَصْیَاف: موسم گرما۔ ۲۱ جون سے ۲۱ اپریل تک کا چار موسموں میں سے ایک موسم (شام، لبنان، عراق، اردن) الصَیفَة جمع صِیَف: موسم گرما، یہ صیف سے اخص ہے۔ الصَیفِیّ: موسم گرما میں پیدا ہونے والا، موسم گرما میں اگنے والی گھاس (ز) موسم گرما میں چنے، کاٹے جانے والے اکٹھے کئے جانے اور توڑے جانے والے پھل جیسے انجیر، انگور، سیب، ناشپاتی وغیرہ۔ والصَیِّف: موسم گرما میں اگنے والی گھاس۔ والصَیِّفَة: موسم گرما کی بارش کہتے ہیں۔ أصابتنا صَیِّفَةٌ غزیرةٌ: موسم گرما میں ہم پر کثرت سے بارش ہوئی۔ الصَّاف: گرم۔ الصَائِف: گرم کہتے ہیں۔ صَیفٌ صَائف: بہت گرم موسم گرما (جیسے کہا جاتا ہے۔ لیلٌ لائِل: تاریک رات، اندھیری رات)۔ الصائفة جمع صَوَائِف۔ الصائف کا مونث، موسم گرما کا وقت، گرمی کے موسم کی جنگ۔ صائفةُ القوم: قوم کی موسم گرما کی خوراک۔ المَصِیف و المُتَصَیَّف و المُصْطَاف: موسم گرما گزارنے کی جگہ۔ ارضٌ مِصْیَاف جمع مَصَایِیف: وہ زمین جس کی سبزی دیر سے نکلے اور وہاں موسم گرما کی بارش بکثرت برسے۔ المَصَایِیف: موسم گرما میں پیدا ہونے والے بچے۔

۲۔ صَافَ ـِ صَیفًا و صُیُوفَة السھمُ عن الھدف: تیر کا نشانہ پر نہ لگنا۔ —— عَنّی وجْھُهُ: اس کا چہرہ میری طرف سے مڑ گیا۔ أَصَافَ اصافَةً اللّٰهُ عنه الشرَّ: اللہ تعالیٰ کا کسی سے شر کو دور کرنا۔ المَصِیف: ندی کا موڑ۔

۳۔ أَصَافَ اصافَةً: بڑھاپے میں شادی کرنا، یا بڑھاپے میں اولاد ہونا۔ رجُلٌ مِصْیَاف جمع مَصَایِیف: وہ مرد جو بالوں کے خاکستری ہونے تک شادی نہ کرے۔

صَاف ـِ صَیفًا: موسم گرما والا ہونا۔ ہ/ب: میں موسم گرما گزارنا۔ صَافَ الزمانُ أم شتا: ہروقت، سب حالات میں۔ صَیَّفَ، تَصَیَّفَ و اصطاف بمعنی صَاف۔ صَیْفِی: موسم گرما کا یا سے متعلق۔ تَوقِیت صَیْفِی: گھڑیاں آگے کرنے کا وقت۔ مَصِیف جمع مَصَایِف: گرمائی رہائش گاہ، گرمیاں گزارنے کی جگہ، آرام کرنے کا مرکز، تعطیلاتی کیمپ۔ اصطیاف: گرمیاں گزارنا۔ صائفة: موسم گرما (کا وقت)۔ مُصْطَاف: گرمیاں گزارنے کی جگہ جمع مصطافون: چھٹیاں گزارنے والے، موسم گرما میں کسی جگہ آنے والے۔

صِیق: الصِیق: پسینہ، بدبو، آواز۔ جمع صِیقَان: چڑیا۔ والصِیقة جمع صِیَق: ہوا میں چکر لگانے والا اغبار۔

صاك: صَاكَ ـِ صَیکًا به الطیبُ او الدمُ: سے خوشبو یا خون کا چمٹنا۔

صیل: صِیلَ لهُ کذا: اللہ تعالیٰ کی طرف سے کسی کے لئے کچھ مقرر کیا جانا۔

صیم: الصِیمَّ: سخت مانگ، زبردست مانگ۔

صین: الصَوَانی واحد صینیة چینی برتن، چین کے برتن۔ الصِینِیَّة: سینی، کشتی، ٹرے۔ الصیوان جمع صَوَاوِین: بڑا خیمہ، سرپردہ، کپڑے کا خیمہ۔

الصین: چین (ملک)، چینی۔ بلاد الصین: چین۔ صینی: چین کا، چینی (صفت و اسم) چینی کے برتن۔

# ض

ض: تلفظ ضاد۔ حروف تہجی کا پندرہواں حرف اور حروف ابجد میں یہ عدد ۸۰۰ کے برابر ہے۔

ضنب: الضِنب (ح): اچھلی، موتی۔

ضأد: ۱۔ ضَأَدَ ۔ضَأدًا هُ: اپر دشمنی میں غالب آنا۔

۲۔ ضَئِدَ ضُؤَادًا: کوزکام ہونا۔ اضادَ إضآدًا هُ: کوزکام میں مبتلا کرنا۔ الضُؤْد و الضُؤْد و الضُؤُودَة: زکام۔ المَضُؤُود: زکام زدہ۔

ضاد: حرف عربی کا مخصوص حرف ہے۔ لہٰذا اهلُ الضاد: عربی بولنے والے، عرب۔ ابناءُ الضاد: عربی بولنے والے، عرب۔ اقطارُ الضاد: عربی بولنے والے ممالک۔ لغة الضاد: عربی زبان۔

ضأز: ضأزَ ۔ضأزًا و ضأزًا هُ: پر ظلم و زیادتی کرنا۔ ۔ هُ حقّه: کا حق کم کرنا۔ قِسمَةٌ ضُوزَى و ضازَى و ضِئزَى: ناقص تقسیم۔ الضَيْأَز: معاملات میں کود پڑنے والا۔ الضُؤْزَة: حقیر آدمی۔

ضأض: ضأضَأ ضأضأةً و ضَوْضًا و ضَوْضَاةً القومُ فی الحرب: لڑائی میں شور کرنا۔ الضأضاء و الضَوْضَاء و الضَوْضَى: جنگ میں لوگوں کا شور۔ الضُؤْضُؤ (ح): ایک پرندہ جس کے پروں پر رنگا رنگ کے نقطے ہوتے ہیں۔ ـــ الأخيل بھی کہلاتا ہے۔ ۔ و الضِئضِئ: جڑ، معدن۔

ضنط: ضَئِطَ ۔ضَأطًا الرجُل: چلتے ہوئے جسم اور کندھے ہلانا۔

ضنك: ضَئِكَ: کوزکام لگنا۔ الضُؤَاك: زکام۔

ضئول: ضَؤُلَ ۔ضآلَةً و ضُؤُولَةً: حقیر ہونا، دبلا ہونا۔ ضاءَلَ شخصَهُ: خود کو حقیر کرنا۔ تضاءَل: چھوٹا ہونا، کمزور ہونا۔ چھوٹا ہونا۔ ـــ الشیءُ: سکڑنا۔ اِضطال: چھوٹا ہونا، کمزور ہونا صفت مُضطئِل۔

الضئِيل جمع ضُؤَلاء و ضِئال و ضئِيلون: چھوٹا چھوٹا، پتلا، حقیر، کمزور، لاغر۔ الضُئولة: کمزور، لاغر۔ الضئِيلة: مؤنث الضئِيل: پتلا سانپ، حلق کا کوا۔

ضئول ۔ضآلةً و ضُؤُولَةً: چھوٹا ہونا، ننھا سا ہونا، بہت کم یا ناکافی ہونا، دبلا، پتلا یا لاغر ہونا، تھوڑا ہونا، معمولی ہونا، چھدرا ہونا، کمزور ہونا، ناتواں ہونا؛ قلیل ہونا، کم ہونا، سمٹنا، گھٹتے گھٹتے بالکل کم رہ جانا، گھٹ جانا، کم ہو جانا، قیمتیں وغیرہ گرنے لگنا، ختم ہونے کے قریب ہونا، سکڑنا، گھٹنا۔ ضآلة، ضِئالة و ضُؤُلة: چھوٹا ہونا، ننھا سا ہونا، بہت چھوٹا باریک یا رقیق ہونا، بہت کم ہونا، معمولی ہونا، ناکافی ہونا، دبلا پتلا یا لاغر ہونا (دبلاپن، لاغری)، کمی، قلت، کمزوری، لاغری، پتلا پن، قلت، گھٹنا، سکڑنا۔ تضاؤل: بمعنی ضآلة۔

ضأن: ۱۔ ضأنَ ۔ضأنًا الضأنَ: دنبیوں کو بکریوں سے جدا کرنا۔ أضأنَ إضآنًا: بہت بھیڑوں یا دنبیوں والا ہونا۔ الضأن (ح): اسم جنس، بھیڑ، دنبہ۔ الضائِن (فا) جمع ضأن و ضأن و ضئِين و ضِئِين: کمزور، ناتواں، کہتے ہیں: رجُلٌ ضائِنٌ: کمزور آدمی۔ (ح): بھیڑ، دنبہ۔ ـــ من الغنم: اون والا بکرا، یا بھیڑ یا مینڈھا۔ الضائِنة جمع ضوائِن: الضائن کا مونث۔ الضِئنِيّ: دہی بلونے کی بڑی مشک۔ انضانِيّ عند المولّدين: بھیڑ یا دنبے کا گوشت۔ (همزہ کو نظرانداز کرکے اور یاء کی تخفیف کے ساتھ)۔

۲۔ الضائن جمع ضان و ضئِين و ضِئِين: ریت کا سفید اور چوڑا قطعہ۔

ضامة: مہرہ بازی۔ ضان (اسم جنس): بھیڑ، مینڈھا۔ ضانِی: بھیڑ یا بکری کا گوشت (mutton)۔ ضائن: بھیڑ، دنبہ۔

ضأی: ضأی ۔ضأیًا الرجُل: پتلے جسم والا ہونا۔

ضبّ: ۱۔ ضَبَّ ۔ضبًّا: چپ ہونا۔ أضبَّ: چپ ہونا، چیخنا، بولنا (ضد)۔ ۔ علی الشیءِ: کو چھپانا، پکڑنا، گرفت میں لینا۔ ۔ علی ما فی نفسه: اپنے بھید کو چھپانا۔ دل کی بات پر خاموش رہنا۔ ۔ علی غلٍّ فی قلبه: دل میں کینہ کو چھپانا۔ الضب و الضِب، جمع ضِباب: پوشیدہ کینہ۔ کہتے ہیں: رجُلٌ خبٌّ ضبٌّ: بات پر قائم رہنے والا، حیلہ جو، بہانہ ساز۔

۲۔ ضَبَّ ۔ضبًّا و ضبیبًا الریقُ او الدمُ: تھوک یا خون کا بہنا۔ ـــ الشفةُ: ہونٹ میں خون بہنے کی بیماری پیدا ہونا۔ أضبَّ الماءُ او الریقُ: تھوک یا پانی بہنا۔ ـــ الماءَ او الدمَ: پانی یا خون کو بہانا۔ الضب (طب): ہونٹ کی بیماری جس سے خون بہتا ہے۔ الأضبّ م ضبّاء جمع ضُبّ من الجمال: ہونٹ سے خون بہنے والی بیماری والا اونٹ۔ الضبیب (مص): ضبیبُ السیف: تلوار کی دھار۔

۳۔ ضبَّ ۔ضبًّا الناقةَ: اونٹنی کا دودھ پوری مٹھی سے دوہنا۔ ـــ علی الشیء: پر حاوی ہونا، مشتمل ہونا۔ عوام ضبَّبَ کہتے ہیں۔ ۔ علیه: کو مضبوطی سے پکڑنا۔ کہتے ہیں: فلانٌ یضبّ فوه او تضب لثاتهُ بکذا او علی کذا: فلاں شخص اس کا سخت حریص ہے۔ ضبَّبَ علی الشیءَ: کو مضبوطی سے پکڑنا۔ اضبَّ علی الامر: کام پر حاوی ہونا۔ ۔ علی المطلوب: کامیابی کے قریب ہونا۔ ـــ القوم: کام کے لئے اکٹھے کھڑے ہونا۔ الضبّة جمع ضِباب: خوب نچوڑ کر دوہنا۔ (اع): بندوق وغیرہ کا گھوڑا۔ المِضباب: بخیل۔

۴۔ ضبَّ ۔ضبًّا الشیءُ: چیز کا زمین سے چمٹنا۔ الضَبّة

جمع ضِباب: برتن کھولنے کا اوزار۔

۵- ضَبَّ ـو ضَبِبَ یضَبُّ ضَبابَةً المکانُ: کسی جگہ میں زیادہ گوہ ہونا۔ صفت ضَبِب م ضَبِبَة۔ ضَبَّبَ علی الضَّبِّ: گوہ کو بھڑکانا۔ ـــ الباب: دروازہ میں بلی لگانا۔ أَضَبَّ المکانُ: کسی جگہ میں زیادہ گوہ ہونا۔ الضَّبّ جمع أَضُبّ و ضُبّان و ضِباب و مَضَبَّة (ح): گوہ، سوسمار، مثل ہے: اعقد من ذنب الضب: یہ ایک ایسا مسئلہ ہے جس کی گتھی سلجھانا مشکل ہے۔ لفظی ترجمہ: یہ گوہ کی دم سے بھی زیادہ پیچیدہ ہے۔ عرب کہتے ہیں: لا افعله حتی یرد الضبُّ یعنی میں یہ کام اس وقت تک نہیں کروں گا جب تک گوہ پانی پر نہ آئے۔ ان کے خیال میں تھا کہ گوہ کبھی پانی پر نہیں آتی۔ الضَّبَّة جمع ضِباب (ح): مادہ گوہ۔ لوہے یا لکڑی کا دستہ جو دروازہ میں لگاتے ہیں۔ ارضٌ مَضَبَّة جمع مَضَابّ: وہ زمین جہاں گوہ بکثرت پائے جائیں۔

۶- اَضَبَّتِ الارضُ: زمین کا زیادہ سبزی والا ہونا۔ ـــ الیومُ: دن کا کہر والا ہونا۔ ـــ الشعرُ: بالوں کا زیادہ ہونا، گھنے ہونا۔ ـــ القومُ فی بغیتهم: لوگوں کا مقصد طلبی میں متفرق ہونا۔ أَضَبُّوا علیه: پر کثرت کرنا۔ اَضَبُّوا لفلان: کی تلاش میں بکھر جانا۔ الضَّبَّة جمع ضِباب: شگوفہ جو ابھی کھلا نہ ہو۔ الضَّبابة جمع ضَباب: کہر۔

۷- تَضَبَّبَ الصبیُّ: بچہ کا موٹا ہونے لگنا۔ الضَّبیبة: گھی و کھجور کے شیرہ سے تیار کردہ بچوں کے لئے ایک کھانا۔

۸- الضَّبُّ (طب): اونٹ کے سینہ یا قدم کا ورم۔ اونٹ کے اگلے پاؤں کی بیماری۔

○ ضَبَّ ـضَبًّا علی: کو پکڑنا، کو مقفل رکھنا، کو حفاظت سے رکھنا، سنبھال کر رکھنا، کی احتیاط سے نگہبانی کرنا۔ ضَبَّبَ بمعنی ضَبَّ۔ ـــ ہ: (دروازہ کو) چٹخنی لگانا۔ اَضَبَّ: (دن کا) کہر آلود ہونا۔ ضَبّ جمع ضِباب و أَضُبّ و ضُبّان: چھپکلی۔ ضَبّ: سامنے کا دانت۔ ضَبَّة جمع ضَبّات و ضِباب: دروازہ کی چٹخنی، بلی، کھٹکے کا قفل۔ ضَباب: دھند، کہر۔

ضبأ: ۱- ضَبَأَ ـضَبْأً و ضُبُوءًا الرجلُ: زمین یا درخت سے چپٹ جانا۔ صفت ضَبِیءٌ۔ ـــ ہُ بالأرض: کو زمین سے چپٹانا۔ ـــ الصائدُ: شکاری کا شکار سے چھپنا اور اس کے لئے داؤں کرنا۔ ـــ الیه: کی پناہ لینا۔ ـــ منه: سے شرمانا۔ أَضْبَأَ الشیءَ: کو چھپانا۔ ـــ علیه: پر خاموش رہنا، کو چھپانا۔ ـــ ما فی یده و علیه: ہاتھ کی چیز کو پکڑے رکھنا۔ اِضْطَبَأَ اِضْطِباءً منه: سے چھپنا۔ المَضْبَأ جمع مَضَابِئ: چھپنے کی جگہ۔

۲- ضَبَأَ ـضَبْأً و ضُبُوءًا علی القوم: لوگوں کے پاس اچانک آپہنچنا۔

ضبث: ضَبَثَ ـضَبْثًا و اضْطَبَثَ بالشیء و علیه: پر سختی سے قبضہ کرنا۔ ـــ به: کو سختی سے پکڑنا۔ ضُبِثَ علیه: مار کھانا۔ الضَّبْثَة جمع ضَبَثات و أَضْباث: قبضہ، گرفت۔ الضُّباث: شیر کے پنجے۔ الضَّبّاث و الضَّبْث و الضَّبُوث (ح): شیر۔ المَضَابِث: (مفرد مِضْبَث): شیر کے پنجے۔

ضبح: ۱- ضَبَحَ ـضَبْحًا و ضُباحًا الخیلُ فی عَدْوها: دوڑنے میں گھوڑوں کا اپنی تھوتھنی سے آواز نکالنا۔ ـــ ضُباحًا الأرنبُ و الثعلبُ و القوسُ: خرگوش، لومڑی اور کمان کا آواز نکالنا۔ اِنْضَبَحَ: تھوتھنی سے آواز نکلنا۔

۲- ضَبَحَ ـضَبْحًا النارُ العودَ: آگ کا لکڑی کو متغیر کرنا۔ اِنْضَبَحَ لونُه: متغیر ہو کر راکھ جیسے رنگ کا ہونا۔ الضِّبْح: راکھ۔ الضَّبْحاء: آگ سے جھلسی ہوئی کمان۔

۳- ضَابَحَهُ: کا منہ در منہ مقابلہ کرنا، کو گالی دینا، برا بھلا کہنا۔ تَضَابَحَ: ایک دوسرے سے مڈبھیڑ ہونا، ایک دوسرے کو گالی دینا۔

○ ضَبَحَ ـضَبْحًا ہ: کو (آگ کا) کالا کرنا۔ ـــ: گھوڑے کا تھوتھنی سے آواز نکالنا۔

ضبر: ۱- ضَبَرَ ـضَبْرًا الحجارةَ: پتھر تہ بتہ رکھنا۔ ـــ الکتبَ: کتابیں جمع کرنا یا ان کا بنڈل باندھنا۔ ـــ ضَبْرًا و ضَبَرانًا الفرسُ او المُقَیَّد: گھوڑے کا پاؤں جوڑ کر کودنا۔ پابندھے ہوئے شخص کا پاؤں جوڑ کر کودنا۔ ضَبَّرَ الشیءَ: کو جمع کرنا۔ الضَّبْر (مص) جمع ضُبُور (اع): محاصرہ میں قلعہ کے نزدیک پہنچنے کا آلہ جو ٹینک سے مشابہ ہوتا تھا۔ محاصرہ کی مشین۔ فرسٌ ضَبْرٌ: طاقتور گھوڑا۔ الضِّبار و الضُّبار: کتابیں۔ الضَّبارة: طاقت، اچھی صحت اور اچھی جسمانی ساخت۔ الضِّبارة جمع ضَبائر: لوگوں کی ایک جماعت، گروہ۔ (آپ کہتے ہیں: رأیتهم یخرجون من المکان ضَبائرَ ضبائرَ یعنی میں نے لوگوں کو اس جگہ سے گروہ در گروہ نکلتے دیکھا) مجمع۔ ـــ و الضِّبارة جمع ضبائر و الإضبارة جمع اضابیر: کتابوں یا تیروں کا بنڈل۔ أَضْبَر: بہت کودنے والا۔ الضَّبُور و الضَّبر: سخت۔ (ح): ـــ الـ[illegible] (ح): شیر، بہت کودنے والا۔

۲- الضَّبْر: افلاس، غربت، تنگدستی۔ الضِّبْر: بغل۔

○ ضُبارة و إِضْبارة جمع اضابیر: مسل (dossier, file)۔ أُضْبُور: مسل (dossier, file)۔

ضبز: ضَبَزَ ـضَبْزًا هُ: کو تیز نظر سے دیکھنا۔ الضَّبِز و الضَّبِیز من الذئاب: شعلہ بار نظر سے دیکھنے والا بھیڑیا۔

ضبس: ضَبِسَ ـضَبَسًا علی الغریم: قرضدار سے سختی کے ساتھ تقاضا کرنا۔ ضَبِسَ ـضَبَسًا ـضَباسةً نفسُه: کے جی کا بگڑنا، متلانا۔ الضَّبِس: بخیل، کنجوس۔ الضِّبْس: شریر، کہتے ہیں: هو ضِبْسٌ شَرٌّ: وہ شریر ہے۔ الضَّبِس: شرارتی، شرانگیز، برائی کی طرف جھکنے والا، مائل بہ شر۔ الضَّبِیس: شرارتی، برائی کی طرف جھکنے والا۔ مائل بہ شر، سخت مزاج، بھاری روح و جسم والا، بزدل، احمق۔

ضبط: ۱- ضَبَطَ ـضَبْطًا و ضَباطةً هُ: سے چمٹنا، پر غلبہ پانا اور قوی ہونا۔ ـــ علیه: کو گرفتار کرنا۔ ضَبَطَتِ الارضُ: زمین پر عام بارش ہونا۔ تَضَبَّطَهُ: کو گرفتار کر کے قید کرنا۔ ـــ الضأنُ: دنبے کا طاقتور اور موٹا ہونا، تھوڑی گھاس کھانا۔ اِنْضَبَطَ: مضبوط ہونا، قابو میں آنا، مناسب ترتیب میں ہونا۔ کہتے ہیں: ضبطه فانضبط: اس نے اس کو مضبوط کیا تو وہ مضبوط ہوگیا، جیسے کہتے ہیں: قهره فانقهر: اس نے اس پر غلبہ پایا اور وہ مغلوب ہوگیا۔ الضَّبْط (مص): روکنا۔ الضابط (فا) ضُبّاط: قوی (ح): شیر۔ (اع): جس کا رتبہ کم از کم سیکنڈ لفٹیننٹ ہو، افسر رابطہ (liaison officer)۔ (اع): سول اور فوجی تنظیموں میں رابطہ کا ذریعہ۔ الأَضْبَط (ح): شیر۔

۲- ضَبَطَ ـضَبْطًا و ضَباطةً هُ: کی پوری پوری حفاظت کرنا۔ ـــ العملَ: کام مکمل کرنا اور اچھی طرح کرنا۔ ـــ الکتابَ: کتاب کی تصحیح کرنا اور اس پر حرکات لگانا۔ اِنْضَبَطَ: محفوظ ہونا۔ آپ کہتے ہیں ضبطه فانضبط: اس نے اس کی حفاظت کی اور وہ محفوظ ہو گیا۔ الضابط جمع ضُبّاط: وشیا حاکم، قائد، گورنر، افسر۔ ـــ و الضابطة (عندالعلماء): قاعدہ کلیہ، کلی قانون۔ الضابطیّة: واحد ضابطیّ: پولیس والے، پولیس کا پیشہ۔

۳- ضَبِطَ ـضَبَطًا: دونوں ہاتھوں سے کام کرنا۔ صفت: أَضْبَط م ضَبْطاء جمع ضُبْط۔

○ ضَبَطَ ـضَبْطًا (ہ/ہ): کو چھیننا، پکڑنا، گرفتار کرنا، روکنا، گرفت میں لینا۔ ـــ ہ: کو رکھنا، پر قابض ہونا، کو رہنے دینا، سے باعزم نبٹنا، کا ماہر بن جانا، کو زیر کرنا، پر

قابو پانا، کو قابو میں لانا، کو قابو میں رکھنا۔ (ض/ ہ): کو قابو میں رکھنا، روکنا، روکے رکھنا، کو زیر کرنا، مغلوب کرنا، کو قابو میں کرنا۔ ہ: کو گرفت میں لینا، کی قرقی کرنا، کو قرق کرنا، ضبط کرنا، کو درستی کے ساتھ کرنا یا اچھی طرح کرنا، کو بالکل ٹھیک ٹھیک کرنا، کی صحیح تعریف کرنا، کو نظام کے تحت لانا، باقاعدہ بنانا، ٹھیک کرنا، کو ترغیب دینا، ہم آہنگ بنانا، موافق یا مطابق بنانا، پر سختی سے عمل کرنا یا عمل پیرا ہونا (وقت) ٹھیک رکھنا، ترتیب دینا، ترتیب سے رکھنا، کی تصحیح کرنا، کا اندراج کرنا، ٹھیک ماپنا، کو تول یا ناپ کر دینا، کو پورا پورا لینا۔ انضبط: رکنا، نظام کے تحت آنا، ترتیب میں رکھا جانا، سدھایا جانا، تربیت دیا جانا، متعین ہونا، استوار ہونا، قائم ہونا۔

ضَبْطًا: ٹھیک طور پر، ٹھیک ٹھیک، پابندیٔ وقت کیساتھ
بالضبط: ٹھیک طور پر، ٹھیک ٹھیک، وقت کی پابندی سے۔
ضبطُ الحسابات: کھاتہ نویسی (book keeping) ضبط الشھوۃ: پرہیزگاری محتاط زندگی، پارسائی ضبط النفس: جذبات پر قابو (self command)، ضبط نفس، self control-جھاز الضبط: کنٹرول کا آلہ، controlling device ضَبْطِیَة: پولیس اسٹیشن، پولیس مَضْبَطَة جمع مَضابِط: پروٹوکول protocol، کارروائی، روداد (minutes)۔

اِنضباط: ضبط وانضباط (discipline) لجنة الانضباط: تادیبی یا انضباطی مجلس disciplinary board ضابط: آلہ کنٹرول controlling device، کنٹرول، گورنر، ریگولیٹر، جمع ضُبّاط: آفیسر جمع ضَوابِط: عام قاعدہ، معیار، اصول، قانون، (اخلاقی) وعظ ونصیحت ضابط آمر: سینئر آفیسر senior officer ضابط مامور: لفٹیننٹ۔
ضابط الصف: جمع ضُبّاط الصف: نان کمشنڈ آفیسر ضابط الصوت Volume control صف ضابط جمع صف ضابط: نان کمشنڈ آفیسر بغیر ضابط ولا رادع: مکمل طور پر بے لگام۔ Completing unrestrained: قابو سے باہر (out of all control) ضابطة: پولیس جمع ضَوابِط: کنٹرول کرنے والی طاقت یا حکم مضبوط: درست، صحیح، ٹھیک، بالکل ٹھیک۔

ضبع: اضبعَ ضَبْعًا و ضُبُوعًا و ضَبَعانًا البعیرُ: اونٹ کا تیز دوڑنا۔ القومُ للصلح: صلح کا ارادہ کرنا اور اس کی طرف مائل ہونا۔ ضَبْعًا ہُ: کو مارنے کے لئے اپنا ہاتھ بڑھانا۔ علی فلان: کو بد دعا دینے کے لئے ہاتھ اٹھانا ضَبَعَت الخیلُ او الابلُ: گھوڑوں یا اونٹوں کا اپنی چال میں پہلوؤں کو پھیلانا ضابعَ مُضابَعَةً: ہر ایک کا دوسرے کی طرف تلوار کا ہاتھ بڑھانا۔ الرجلَ: سے مصافحہ کرنا اِضْطَبَعَ: اپنا ایک بازو ننگا کرنا، بازو ننگا کر کے چادر کو دائیں بغل کے نیچے سے لاکر بائیں کاندھے پر ڈالنا۔ الشیءَ: کو بغل میں لینا الضَّبْع (مص) جمع اَضْباع: بازو، بازو کا درمیان، بغل۔ کہتے ہیں: اخذ بضبعه: اس نے اس کی معاونت کی اور اس کو قوی کیا۔ والضِّباع: دعا کیلئے ہاتھ اٹھانا الضابع (فا) من الخیل او الابل جمع ضُبَّع: بہت تیز دوڑنے والا گھوڑا یا اونٹ۔

۲ ضَبِعَ ضَبَعًا الرجلُ: ظلم کرنا، جور کرنا۔

۳ ضَبُعَ الرجلُ: بزدل ہونا۔

۴ الضُّبْع والضَّبُع جمع ضِباع: کنارہ پہلو الضَّبع جمع اَضْباع: کنارہ، پہلو۔ جمع ضِباع و اَضْبُع و ضُبُع و ضَبُع و ضُبُوعة و ضَبُعات و مَضْبَعة (ح): بجو (مونث ہے مگر مذکر و مونث دونوں پر بولا جاتا ہے۔ اس کی تصغیر خلاف قیاس اُضَیْبِع ہے۔ کبھی مادہ کو ضَبُعَة بھی کہہ دیا جاتا ہے۔ اسکی دو قسمیں مشہور ہیں: دھاری دار اور سفید اور کالے دھبے والی۔ موخر الذکر اول الذکر سے بڑی اور طاقتور ہے الضَّبُع: سخت قحط کا سال۔ جمع ضِباع و اَضْبُع و ضُبُع و ضُبْع و ضُبُوعة و ضَبُعات و مَضْبَعَة (ح): وحشی بجو الضِّبعان: (جس کی مثنی ضِبْعان ہے نہ کہ ضِبعانان) جمع ضَباعِین م ضِبْعانة جمع ضَباعِین و ضِبْعانات (ح): نر وحشی بجو۔

۵ ضَبع و ضَبُع: (مؤنث) جمع ضِباع و اَضْبُع: چرخ، لکڑ بگڑ۔

ضبن: اضبَنَ ضَبْنًا المکانُ: جگہ کا تنگ ہونا صفت: ضَبِن۔

۲ ضَبَنَ ضَبْنًا عنه الهدیةَ: تحفہ کو کسی تک پہنچنے سے روکنا، منع کرنا۔

۳ ضَبَنَ ضَبْنًا هُ: کو بغلوں کے نیچے رکھنا یا لینا۔ اَضْبَنَ و اضطَبَنَ الشیءَ: کو بغلوں کے نیچے رکھنا یا لینا الضَّبْن (مص): بغل کے نیچے رکھنا یا لینا۔ الضِّبْن: بغل اور پہلو کے درمیان۔ کہتے ہیں: فلانٌ فی ضِبْن فلان: فلاں شخص فلاں شخص کی یا سرپرستی میں ہے الضَّبْنة و الضِّبنة و الضُّبْنة و الضَّبِنة: کنبہ، عیال، بال بچے۔ (کہتے ہیں فلان فی ضَبْنةِ فلان: فلاں شخص فلاں شخص کی پناہ میں ہے یا سرپرستی میں ہے)، بیوی۔

۴ الضَّبان: چمڑے یا کپڑے کا ٹکڑا جو کفش دوز جوتی کے اندر کی طرف رکھتا ہے۔ (ترکی لفظ)۔

۵ اِضْطَبَنَ: بغل کے نیچے لینا ضِبْن: بغل۔ (arm-pit)

ضبا: ضَبا ضَبْوًا الیه: کی پناہ لینا۔ ـتْهُ النارُ: کو آگ کا بھوننا، متغیر کرنا اَضْبی الشیءَ: کو اونچا کرنا، پکڑنا، روکنا۔ علیه: کو جا پکڑنا الضابی (فا): راکھ الضَّبْوة عند العامة: تمباکو رکھنے کی چمڑے کی تھیلی۔ صحیح لفظ الضَّبَّة ہے۔ یہ الظَّبْیة کی تحریف بھی ہوسکتی ہے جس کا معنی چمڑے کا بٹوہ ہے۔ المَضْباة: بھوبھل کی سِکی ہوئی روٹی۔

ضج: اضجَّ ضَجًّا و ضَجیجًا و ضَجاجًا و ضُجاجًا: چیخ پکار کرنا، شور مچانا ضاجَّ ضِجاجًا و مُضاجَّةً ہُ: کے ساتھ جھگڑنا اَضَجَّ اِضْجاجًا القومُ: چیخنا، شور مچانا الضَّجَّة: چیخ پکار۔ کہتے ہیں: سمعتُ ضَجَّةَ القوم: میں نے لوگوں کی چیخ پکار سنی الضَّجّاج: بہت چلانے والا الضَّجُوج من النوق: دودھ دیتے وقت چلانے والی اونٹنی۔

۲ ضَجَّجَ الرجلُ: جانا، مائل ہونا۔

۳ ضَجَّجَ الطائرَ و نحوَهُ: پرندہ وغیرہ کو زہر دینا۔ الضِّجاج: ہر زہریلا پودا جو پرندوں یا درندوں کے لئے زہر کا کام دے۔

۴ الضَّجاج: ہاتھی دانت، ایک قسم کا مہرہ الضِّجاج: کھانے کا گوند۔

۵ ضَجَّ ضَجًّا و ضَجیجًا: شور مچانا، اودھم مچانا، چلانا، چیخ و پکار کرنا، شور و غوغا برپا کرنا ضَجَّ: بمعنی ضَجَّ۔ ضَجّة: چیخ، شور و غل، چیخ پکار، شور غل غپاڑہ ضجیج: بمعنی ضجّة ضَجُوج: چلانے والا، شور کرنے والا، چیخ مارنے والا، چلانے والا، دھاڑنے والا، گرجنے والا ضَجّاج: زور سے دھاڑنے والا، گرجنے والا، چلانے والا، شور و غوغا کرنے والا۔

ضجر: ضَجِرَ ضَجَرًا و تَضَجَّرَ منه و به: سے یا پر، بے قرار و بے چین ہونا، دل تنگ و غمگین ہونا۔ صفت ضَجِر۔ اَضْجَرَهُ: کو ستانا، تنگ کرنا۔ الضَّجَر (مص): غم و اندوہ کی بے کلی، دل کی تنگی۔ الضَّجِر: تنگ جگہ الضُّجْرة: بے قراری، کبیدگی المَضْجَرة و الضَّجُور: بہت بے قرار، بہت تنگ دل المُضْجِر جمع مَضاجِر و مَضاجِیر: کبیدہ خاطر کرنے والا، بے قرار و بے

چین کرنے والا۔

۞ ضَجِرَ ۔ضَجَراً من او ب: پر، کے متعلق ناراض ہونا، غصے ہونا، برہم ہونا، تنگ ہونا، پریشان ہونا، دق ہونا، برافروختہ ہونا، ہیجان میں آنا، اشتعال میں آنا، بھڑکنا، نامطمئن ہونا، ناخوش ہونا، بے چین ہونا، بے کل ہونا، افسوس کرنا، غم کرنا۔ اَضْجَرَ ہٗ: کو غصہ دلانا، تنگ کرنا، پریشان کرنا، دق کرنا، برہم کرنا، تکلیف دینا، زحمت دینا، سخت اذیت دینا، سخت کوفت پہنچانا، تشویش میں ڈالنا، بے چین کرنا، بدحواس کرنا، کے چھکے چھڑانا۔ تَضَجَّرَ بمعنی ضَجِرَ۔ ضَجَر: برہمی، جھنجھلاہٹ، ہیجان، جھلاہٹ، پریشانی، پریشان کن بات، غصہ، بے اطمینانی، ناخوشی، عدم اطمینان، غیر مطمئن کرنے والی بات، خفگی، آزردگی، دکھ، رنج، الم، ملال، اندوہ، غم کا باعث، سخت غم، وجہ ملال۔ ضَجِر: برہم، تنگ، پریشان، برافروختہ، غصہ میں، ہیجان زدہ، ناراض، چڑچڑا، بدمزاج، خفا، بیزار، روٹھا ہوا، اداس، ناخوش، بے کل، بے چین، پریشان، غم زدہ، تکلیف میں، بے آرام۔ مُضْجِر: پریشان کن، برہم کرنے والا، برافروختہ کرنے والا، تنگ کرنے والا، دق کرنے والا، ہیجان میں لانے والا، اشتعال دلانے والا، سخت غصہ دلانے والا، اکتا دینے والا، تھکا دینے والا۔ مُتَضَجِّر: بمعنی ضَجِر۔

ضجع: اِضْجَعَ ۔ضَجْعاً و ضُجُوعاً و اِنْضَجَعَ اِضَّجَعَ و اضْطَجَعَ: پہلو کے بل لیٹنا۔ ضَجَّعَ و تَضَجَّعَ فی الامر: کام میں کوتاہی کرنا۔ ضَاجَعَ ہٗ: کے ساتھ لیٹنا، صفت مُضَاجِع۔ کہتے ہیں: ضَاجَعَهُ الهمُّ: اسے غم لگا رہا۔ اَضْجَعَ ہٗ: کو پہلو کے بل لٹانا۔ تَضَاجَعَ عن الامر: کام سے غافل ہونا۔ الضَّجْعَةُ (الضجع کا واحد): ایک بار کا سونا، رائے کی کمزوری۔ الضِّجْعَة: لیٹنے کی ہیئت، سستی، کاہلی۔ الضُّجْعَة: رائے کی کمزوری۔ و الضُّجَعَة والضُّجْعِيّ والضِّجْعِيّ والضُّجْعِيَّة و الضِّجْعِيَّة: بہت لیٹنے والا، سست، کاہل۔ الضَّاجِع جمع ضَوَاجِع: احمق۔ ۔۔۔ من الدواب: نامبارک جانور، بے خیر جانور۔ رجل ضَاجِعٌ: بہت لیٹنے والا، سست، کاہل۔ الضَّاجِعَة جمع ضَوَاجِع: ضاجع کا مونث۔ الضَّجُوع: کمزور رائے والا، آہستہ رفتار بادل۔ الضَّجِيع م ضَجِيعَة: ساتھ لیٹنے والا۔ المَضْجَع جمع مَضَاجِع و المُضْطَجَع: خواب گاہ۔ مَضَاجِعُ الغَيْث: بارش کی کثرت کی جگہیں۔ المَضْجُوع: کمزور رائے والا۔

۲ ضَجَعَ ۔ضَجْعاً و ضُجُوعاً النجمُ: ستارے کا غروب ہونے کے لئے جھکنا۔ ضَجَعَ ت الشمسُ: سورج کا غروب ہونے کے لئے جھکنا۔ أَضْجَعَ الشيءَ: کو پست کرنا۔ ۔۔۔ الحرفَ: حرف کو کسرہ کی طرف امالہ کرنا۔ ۔۔۔ جوالقَهُ: بھری ہوئی گون کو خالی کرنا۔ الضِّجْع: میلان، جھکاؤ۔ کہتے ہیں ضِجْعُهُ إلَيَّ: اس کا جھکاؤ یا میلان میری طرف ہے۔ الضِّجْعَة: نیند، خواب، آرام وراحت۔ الضَّاجِع جمع ضَوَاجِع: وادی کا موڑ اور اس کا ڈھلوان، دریا کا دہانہ اور موڑ۔ ۔۔۔ من النجوم: غروب ہونے کے لئے جھکنے والا ستارہ۔ کہتے ہیں: اراك ضاجعا الى فلان: میں تمہیں فلاں شخص کی طرف مائل دیکھتا ہوں۔ الضَّاجِعَة جمع ضَوَاجِع: دریا کا دہانہ۔ الضَّجُوع: بھاری مشک جو اٹھانے والے کو جھکا دے، بڑا ڈول۔

۳ الضَّجْع: صابون، ہر وہ چیز جس سے کپڑا صاف کیا جائے۔ الضَّاجِعَة جمع ضَوَاجِع: پہاڑی ۔۔۔ والضجعاء: زیادہ بکریاں۔

۞ ضَجِعَ ۔ضَجْعاً و ضُجُوعاً: پہلو کے بل لیٹنا، لیٹنا، جھکنا، ٹیک لگانا، منہ کے بل گرا ہونا، سو جانا۔ ضَاجَعَ ها: عورت کے ساتھ مباشرت کرنا، مجامعت کرنا۔ انضجع بمعنی ضَجَعَ۔ اِضْطَجَعَ و اِضَّجَعَ بمعنی: ضجع۔ ضَجْعَة: لیٹنے کی حالت، لیٹنا، نیند، خواب۔ ضُجْعَة: دیر سے اٹھنے والا، سست، کاہل الوجود، جس کی ہڈیوں میں سستی پڑی ہو، مٹھا۔ ضُجَعِي: دیر سے اٹھنے والا، سست، کاہل الوجود، جس کی ہڈیوں میں سستی پڑی ہو، مٹھا۔ ضَجِيع: شریک بستر، ہم بستر، ہم خواب، ساتھی۔ مَضْجَع جمع مَضَاجِع: بستر، پلنگ۔ اَخَذَ مَضْجَعَه: سونے کے لئے لیٹنا۔ اَقَضَّ مَضْجَعَهُ یا اَقَضَّ علیه المَضْجَعَ یا اَقْلَقَ مَضْجَعَهُ: کی نیند حرام کرنا، کو سونے نہ دینا، کو سونے سے محروم کرنا۔ مُضَاجِع: ہم بستر۔ مُضْطَجَع: پلنگ، بستر۔

ضجم: ضَجِمَ ۔ضَجَماً الفمُ او العنقُ: منہ یا گردن کا ٹیڑھا ہونا۔ اَضْجَمُ م ضَجْماء: ٹیڑھے منہ یا گردن والا۔ کہتے ہیں فی فمه ضَجَم: اس کے منہ میں ٹیڑھا پن ہے۔ تَضَاجَمَ الفمُ: منہ کا ٹیڑھا ہونا۔ ۔۔۔ الامرُ بينهم: کسی امر کا متنازع فیہ ہونا، کسی امر میں اختلاف ہونا۔

ضح: الضِّحّ: سورج، دھوپ، ہر چیز جس پر دھوپ پڑے۔

۲ ضَحْضَحَ و تَضَحْضَحَ السرابُ: سراب کا متحرک ہونا۔ ۔۔۔ الامرُ: کام کا واضح ہونا۔ الضَّحْضَح: تھوڑا پانی۔ الضَّحْضَاح: تھوڑا پانی یا پایاب پانی، بہت اونٹ۔

۞ ضَحْضَحَ و تَضَحْضَحَ: سراب کا مرتعش ہونا، جھلملانا۔ ضَحْضَاح: کم گہرا، اتھلا، پایاب (پانی)۔

ضحک: اضحك ۔ضَحْكاً و ضِحْكاً و ضَحِكاً و ضِحِكاً: ہنسنا۔ (کہتے ہیں ضحك منه و به و عليه: وہ اس پر ہنسا)۔ کشادہ روئی کرنا جس سے اس کے دانت ظاہر ہو جائیں۔ ضَاحَكَ ہٗ: ایک دوسرے کے ساتھ ہنسنا۔ ایک دوسرے پر ہنسی میں غالب آنا۔ أَضْحَكَ ہٗ: کو ہنسانا۔ تَضَحَّكَ و اِسْتَضْحَكَ بمعنی: ضَحِكَ۔ تَضَاحَكَ: ہنسنا۔ ۔۔۔ الرجلُ: بتکلف ہنسنا۔ ۔۔۔ القومُ: ایک دوسرے کو ہنسانا۔ الضاحِكة جمع ضَوَاحِك: ضَاحِك کا مونث۔ ہر وہ دانت جو ہنسی میں ظاہر ہو۔ کہتے ہیں افترّ عن ضَوَاحِكِه: وہ آہستہ آہستہ ہنسا۔ الضُّحْكَة: وہ شخص جس پر لوگ ہنسیں۔ الضُّحَكَة: وہ شخص جو لوگوں پر ہنسے۔ ۔۔۔ و الضُّحُكَّة و الضَّحَّاك والضَّحُوك و المِضْحَاك: بہت ہنسنے والا۔ الأُضْحُوكَة جمع اَضَاحِيك: ہنسانے والی چیز۔

۲ ضَحِكَ ۔ضَحْكاً و ضِحْكاً و ضَحِكاً ضِحِكاً الطريقُ: راستہ کا ظاہر ہونا۔ ۔۔۔ ت الارضُ عن النبات: زمین کا نباتات اگانا۔ ۔۔۔ الشيبُ براسه: سر میں بڑھاپا ظاہر ہونا۔ ۔۔۔ طلعُ النخلةِ: درخت خرما کا شگوفہ پھوٹنا۔ الضَّحْك (مص): سفید دانت، پھول، کھجور کا شگوفہ، جھاگ، برف، راستے کا وسط، شہد۔ الضَّاحِك (فا): بہت سفید پہاڑی پتھر۔ کہتے ہیں: لہ رأيٌ ضَاحِك: اس کی رائے واضح ہے جس میں کوئی شبہ نہیں۔ الضَّحُوك جمع ضُحُك و الضَّحَّاك: راستے کا وسط، واضح راستہ۔

۳ ضَحِكَ ۔ضَحْكاً الرجلُ: تعجب کرنا۔ الضَّحْك: تعجب۔

۴ أَضْحَكَ الحوضَ: حوض کو پانی سے لبریز کرنا۔

۞ ضَحِكَ ۔ضَحْكاً و ضِحْكاً و ضَحِكاً من او ب: پر ہنسنا، کی ہنسی اڑانا۔ ۔۔۔ من/ب/علی: پر فقرے کسنا، کا مذاق اڑانا، پر پھبتی کسنا، آوازے کسنا، کا منہ چڑانا، کو گھٹیا یا برا جاننا، حقیر سمجھنا۔ ضحك بملء شِدْقَيْهِ او ملءَ شِدْقَيْهِ: کھیس نکالنا، کھسیانی ہنسی ہنسنا۔ ضَحِكَ عَلَى ذَقْنِهِ (جمع على ذقونهم): کو بیوقوف بنانا، کو بنانا، کو جھوٹی بات کا یقین دلانے کی

کوشش کرنا۔ ضَحِكَ في ذقنه: کے منہ پر ہنسنا۔ ضَحَّكَ هُ: کو ہنسانا۔ أَضْحَكَ و اسْتَضْحَكَ (ہ من): کو کے متعلق ہنسانا۔ ما يُضْحِكُ الثَّكْلَى: جو اس عورت کو بھی ہنسا دے جس کا بچہ مر گیا ہو۔ مراد بہت ہی مزاحیہ۔ ضَحْك و ضِحْك: ہنسنا ہنسی قہقہہ۔ ضَحْكَة جمع ضَحَكات: قہقہہ، ہنسلہ۔ ضُحْكَة: تمسخر کا نشانہ ہنسی اڑانے کی چیز۔ ضَحُوك: اکثر یا ہمیشہ ہنسنے والا، ہنسی، قہقہہ۔ ضَحّاك: اکثر یا ہمیشہ ہنسنے والا، ہنسی، قہقہہ، مسخرا، جوکر، بھانڈ۔ أُضْحُوكَة جمع أَضاحِيك: تمسخر کا نشانہ ہنسی اڑانے کی چیز، ہنسی، دل لگی، چہل، ہنسی ہنسی میں دیا ہوا جھانسا، عملی مذاق۔ أَضْحَك: زیادہ مضحکہ خیز یا احمقانہ جس پر زیادہ ہنسی آئے، زیادہ مزاحیہ۔ مَضْحَكَة: تمسخر کا نشانہ، ہنسی اڑانے کی چیز۔ ضاحِك: ہنسنے والا۔ ضاحِكُ السِّنّ: خوش باش، شادمان، خوش زندہ دل، ہنس مکھ، شگفتہ، دلکشا۔ مُضْحِك: مضحکہ خیز، جس پر ہنسی آئے، مزاحیہ اداکار، بھانڈ، مسخرا۔ قصة تمثيلية مضحكة: طربیہ (comedy)۔

ضحل: ضَحَلَ ۔ضَحْلاً الغديرُ: تالاب میں کم پانی ہونا۔ ـــ الماءُ: پانی کا نتھرا ہوا ہونا، صاف شفاف ہونا۔ کہتے ہیں: ما أَضْحَلَ خيرَكَ: تمہاری سخاوت کتنی کم ہے! ۔ الضَّحْل جمع ضِحال و أَضْحال و ضُحُول: کم گہرا، اتھلا پانی۔ المَضْحَل: کم پانی والی جگہ۔

ضحا: ا۔ ضَحا ۔ضَحْوًا و ضُحُوًّا و ضُحِيًّا الرجُلُ: دھوپ کھانا، دھوپ میں بیٹھنا۔ ـــ الشيءُ: کو دھوپ لگنا۔ ـــ الطريقُ: راستہ کا ظاہر ہونا۔ کہتے ہیں: ضحا ظلُّهُ: یعنی وہ مر گیا۔ شَجَرَةٌ ضاحِيَةٌ: بے سایہ درخت۔ ضَحِيَ يَضْحَى ضَحًا و ضَحاءً ا: کو دھوپ لگنا، دھوپ کھانا، کھل جانا۔ ـــ ت الليلةُ: رات کا بے بادل ہونا۔ ضَحَّى تَضْحِيَةً فُلانًا: کو چاشت کے وقت کھانا کھلانا۔ ـــ الغنمَ: بکریوں کو چاشت کے وقت چرانا۔ ـــ بالشاة: قربانی کے ایام میں بکری کو چاشت کے وقت ذبح کرنا، کو چاشت کے وقت ذبح کرنا (بلا قید ایام قربانی)۔ ـــ الرجُلُ: فدیہ ہو جانا۔ ضَحَّى بنفسه او بمصلحته او بماله في سبيل كذا او من اجل كذا: (عصر حاضر کے ادباء کے نزدیک) کسی راہ میں یا خاطر اپنی جان، مفاد یا مال کو قربان کر دینا۔ ـــ عن الامر: معاملہ کو بیان کرنا، ظاہر کرنا۔ ضاحَى مُضاحاةً الرجُلَ: کے پاس بوقت چاشت آنا۔ أَضْحَى: چاشت کے وقت میں ہونا۔ ـــ الشيءَ: کو ظاہر کرنا۔ کہتے ہیں: أَضْحَى اللهُ ظِلَّكَ: اللہ تجھے ہلاک کرے (بددعاء کے طور پر)۔ ـــ يفعل كذا: وہ ایسا کرنے لگا (چاشت کے وقت یا مطلقاً) (نوٹ: اس صورت میں یہ لفظ کان کا عمل کرتا ہے)۔ تَضَحَّى تَضَحِّيًا: چاشت کے وقت کھانا، چاشت کے وقت سو جانا، دھوپ کھانا۔ اسْتَضْحَى اِسْتِضْحاءً للشمس: (خاص طور پر) سردی کے موسم میں دھوپ کھانا یا دھوپ میں بیٹھنا۔ الضَّحاء: (سورج نکلنے کے بعد) قبل از دوپہر (کا وقت، چاشت کا وقت۔ الضَّحْو (مص) و الضَّحْوَة: قبل از دوپہر، چاشت کا وقت۔ الضُّحَى: چاشت کا وقت جب سورج چڑھ آیا ہو، سورج، بیان، کہتے ہیں: ما لِكَلامِهِ ضُحًى: اس کی گفتگو کسی قدر غیر واضح ہے۔ الضَّحْيانُ م ضَحْيانَةٌ: بوقت چاشت کھانے والا۔ الضَّحِيَّةُ جمع ضَحايا: دن کا چڑھنا، چاشت کا وقت، قربانی کی بکری، ذبیحہ۔ الأَضْحاة جمع أَضْحًى و الأُضْحِيَّة و الإِضْحِيَّة جمع أَضاحِيّ: قربانی کی بکری۔ يوم الأَضْحَى: قربانی کا دن۔ الأَضْحَى م ضَحْياء من الخيل: سفید سیاہی مائل گھوڑا۔ الضاحِي (فا): دھوپ کھانے والا۔ ضاحِي الجِلْد: کھال کا وہ حصہ جو سورج کے سامنے رہے۔ الضاحِيَة جمع ضَواحٍ: الضاحي کا مونث؛ ہر چیز کا سامنے کا پہلو۔ کہتے ہیں: شَكَتْ ضَواحِيهِ: اس کے دھوپ کھانے والے اجزاء جیسے کندھے وغیرہ نے تکلیف دی۔ شَجَرَةٌ ضاحِيَةُ الظل: وہ درخت جس کا سایہ نہ ہو۔ کہتے ہیں: فَعَلَهُ ضاحِيَةً: اس نے وہ کام سرعام کیا۔ ضَواحِي البلدة: شہر کا گردونواح۔ ـــ الحوض: حوض کے اطراف۔ يومٌ إضحيان: بے ابر کا دن۔ لَيلَةٌ إضحيانةٌ و إِضْحِيَةٌ: روشن رات۔ ارضٌ مَضْحاةٌ: سورج کے سامنے کی زمین، دھوپ والی زمین۔

۲۔ ضَحَّى تَضْحِيَةً عن الامر: کام میں دیر لگانا، آہستگی کرنا۔ کہا جاتا ہے: ضَحِّ رُوَيْدًا: جلدی نہ کر۔ أَضْحَى عن الامر: سے دور ہونا۔

ضَحَّى ب: کو قربان کرنا، کی قربانی دینا۔ ضَحَّى بنفسه: اپنی جان کی قربانی دینا۔ ـــ بالنفس و النفيس: جان و مال کی قربانی دینا۔ بين عشية و ضُحاها: ایک دن سے دوسرے دن تک، یکا یک، اچانک۔ ذَهَبَ او وَقَعَ ضَحِيَّتَهُ: کا شکار ہونا۔ عيد الأضحى: عید قربانی۔ يوم الاضحى: قربانی کا دن، دس ذوالحجہ۔ أُضْحِيَة جمع أَضاحِي: قربانی کا جانور، خونی قربانی۔ ضَحِيَة جمع ضَحايا: قربانی کا جانور، شکار۔ تضحية: قربانی دینا جمع تَضْحِيات: قربانی۔ ضاحٍ للشمس: دھوپ والا، جہاں سورج کی روشنی پہنچے۔ ضاحِيَة جمع ضَواحٍ: گردو پیش، گرد ونواح، قرب و جوار، دور افتادہ علاقے، نواحی بستی۔ مُضَحًّى: وہ جگہ جہاں ناشتہ کیا جائے۔

ضخ: ضَخَّ ۔ضَخًّا الماءَ: پانی گرانا۔ ـــ ت العينُ: آنکھ کا آنسو بہانا۔ اِنْضَخَّ الماءُ: پانی گرنا۔ المِضَخَّة (ف): فوارہ، پچکاری۔ ـــ الماصّة: کنویں سے پانی نکالنے کا آلہ۔

ضَخَّ ہ: (پانی) نکالنا، دھار بنا کر نکالنا، پھوٹ بہانا، پانی کا فوارہ چھوڑنا۔ مِضَخَّة جمع مِضَخّات: پچکاری، فوارہ، پھوار، پمپ (pump)۔ مِضَخَّة جذّابة: خلا پیدا کر کے کھینچنے والا پمپ (suction pump)۔ مِضَخَّةُ الحرائق (او الحريق): آگ بجھانے والا انجن fire engine۔ مِضَخَّة رافِعَة: Suction pump۔

ضخز: ضَخَزَ ۔ضَخْزًا عينَهُ: آنکھ نکالنا۔

ضخم: ضَخُمَ ۔ضَخامَةً و ضِخَمًا: موٹا ہونا، جسیم ہونا، ضخیم ہونا۔ صفت: ضَخْم جمع ضِخام م ضَخْمَة جمع ضَخْمات۔ ضَخَّمَ هُ: کو ضخیم بنانا۔ الضُّخام: ہر بڑے جسم کی چیز۔ الأَضْخَم: ضخیم، جسیم، موٹا، زیادہ جسیم یا ضخیم۔ المِضْخَم: بہت مارنے والا، بڑی قدر و منزلت والا سردار۔

ضَخُمَ ۔ضَخامَةً: بڑا جسیم، ضخیم، بھاری، موٹا، بھاری بھرکم یا طول طویل ہونا یا ہو جانا۔ ضَخَّمَ ہ: کی افراط زر کرنا، میں ہوا بھرنا۔ تَضَخَّمَ: پھیلنا (ہوا یا گیس کا) بھر جانا۔ ضَخْم جمع ضِخام: بڑا، کافی، بڑا، عظیم، ضخیم، بھاری، بھاری بھرکم، طول طویل، بہت وسیع، خاصا موٹا، جسیم، لحیم شحیم، موٹا، فربہ، گول مٹول، موٹا تازہ، گداز جسم والا، شاندار پرشکوہ، ٹھاٹھ کا، عظیم الشان۔ المِدْفَعِيَّةُ الضَخْمَةُ: بھاری توپ خانہ، بھاری توپیں۔ تَضَخُّم و تضخم مالي او نقدي: افراط زر (inflation)۔ مُضَخِّم جمع مُضَخِّمات: آلہ جہیر الصوت، بلند گو amplifier۔ مُضَخِّمُ الصَّوت: لاؤڈ سپیکر loud speaker۔

ضد: ا۔ ضَدَّ ۔ضَدًّا فُلانًا في الخصومة: پر جھگڑے میں غالب آنا۔ ـــ هُ عن كذا: کو نرمی کے ساتھ ہٹانا۔ ضادَّ مُضادَّةً هُ: کی مخالفت کرنا۔ أَضَدَّ: تردید کرنا، ناراض ہونا۔ تَضادّا تَضادًّا: ایک دوسرے کی

مخالفت کرنا۔ الضِد جمع أضداد و ضِدّ: مخالف، مثل، نظیر (ضد)، دشمن۔ الأضداد: وہ کلمات جن کے متضاد معنی ہوں۔ جیسے ضد کا لفظ جس کا معنی مخالف اور نظیر ہے۔ کہتے ہیں: ھو ضدہ: یعنی وہ اس جیسا یا اس کی مثل ہے یا اس کا مخالف ہے۔ الضدید: ضد۔ نظیر۔ کہتے ہیں: لا ضدید لہ: اس کا کوئی نظیر نہیں۔

٢۔ ضَدَّ ـضَدًّا القربةَ: مشک بھرنا۔

٣۔ اَضَدَّ: غضبناک ہونا۔

ضَادَّ: متضاد ہونا، مخالف ہونا، مخالفانہ ہونا، معاندانہ ہونا، الٹ ہونا، معکوس ہونا۔ ـــ ہ/ ہ: کے خلاف کام کرنا، کا مخالف ہونا۔ ـــ ہ: کو دشمن بنانا، بیری بنانا۔ ـــ ہ: کے خلاف کرنا، کی خلاف ورزی کرنا۔ ـــ (ہ/ ہ): کے خلاف ہونا۔ ـــ ہ: کے متضاد ہونا۔ ـــ (ہ/ہ): کے مخالف کام کرنا۔ تَضَادَّ: ایک دوسرے کے خلاف ہونا، مخالف ہونا، متضاد ہونا، ایک دوسرے کی تردید کرنا۔ ضِد جمع أضداد: مخالف، متضاد، نمایاں فرق، دو مخالف معانی رکھنے والا لفظ؛ دشمن، حریف، مقابل، مدمقابل، مخالف، مرض شکن ٹیکہ، تریاقی ٹیکہ (antitoxin)، تریاق (antidote) بمعنی مخالف بہ خلاف۔ ضِدَّ: کے خلاف۔ کان علی الضد من ذلك: الٹ کرنا یا سوچنا، مخالف موقف اختیار کرنا۔ ضِدِّيَة: تخالف، تباین، تضاد، مخالفت، مقابلہ، دشمنی۔ مُضَادّ: مخالف، مقابل، نیز بمعنی counter, anti-، contra، مُضادات: تریاق کی خاصیت رکھنے والی ادویہ۔ مُضادات للحبل: مانع حمل ادویہ contraceptives۔ مُضادات حشرية: کیڑے مار ادویہ insecticides۔ مضادات للفساد: جراثیم کش ادویہ antiseptics۔ متضاد: مخالف۔ متضاد، مقابل۔

ضدی: ضَدِيَ يَضْدَى ضَدًى عليه: پر غضبناک ہونا، صفت: ضَادٍ م ضَادِيةٌ جمع ضَوَادٍ و ضَادِيات۔ ضَادَى مُضَادَاةً ہ: کی مخالفت کرنا۔ أَضْدَى إضْداءً الاناءَ: برتن بھرنا۔

ضرّ: ضَرَّ ـضَرًّا و ضُرًّا فلانًا و لفلان: کو نقصان پہنچانا۔ ضُرَّ بَصَرُہ: اندھا ہونا۔ ضَرَّرَ تَضْرِيرًا ہ: کو بہت زیادہ نقصان پہنچانا۔ ضَارَّ ضِرارًا و مُضَارَّةً ہ: کو نقصان پہنچانا۔ أَضَرَّ الرجلُ: اندھا ہوجانا۔ ـــ ہ: کو تکلیف پہنچانا۔ تَضَرَّرَ: نقصان پانا۔ اِستَضَرَّ بہ: سے نقصان پانا۔ الضَرّ و الضُرّ و الضَرَر جمع أَضرار: نقصان، سختی، تنگی، بدحالی، کمی۔ الضَرَّاء: سختی، تنگ حالی، قحط، جانی و مالی نقصان۔ الضُرَّة: جانی و مالی نقصان۔ الضَرَّة: اسم مرة، تکلیف، تنگ حالی۔ الضَرارة: جانی و مالی نقصان، اندھا ہوجانا۔ الضارّ النافع: نفع بخش نقصان پہنچانے والا۔ (اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ میں سے ہے)۔ الضارُورة: نقصان۔ الضَرير: نقصان۔ ـــ جمع أَضِرَّاء و اَضْرار م ضَرِيرَة جمع ضَرائر: اندھا، دبلا بیمار، نقصان زدہ۔ التَضِرَّة و التَضُرَّة: تنگ حالی۔ المَضَرَّة جمع مَضَار: نقصان۔

٢۔ ضَرَّ ـضَرًّا و ضُرًّا إلى كذا: کو پر مجبور کرنا۔ کہتے ہیں: لا يضرك عليه رجُلٌ: تم کوئی مرد نہیں پاؤ گے جو اس شخص سے زیادہ تم کو دے سکے۔ ضَارَّ ضِرارًا و مُضارَّةً ہ: کی مخالفت کرنا۔ أَضَرَّ ہ علی الأمر: کو کسی کام پر مجبور کرنا۔ اِضْطَرَّ ہ إلى كذا: کو پر مجبور کرنا، کو کا حاجت مند بنانا۔ اُضْطُرَّ: مجبور کیا جانا۔ الضِرّ: رجُلٌ ضِرٌّ أضْرار: اپنی ذات میں مصیبت مرد۔ الضَرَّة: حاجت ضرورت۔ الضُرُورَة و الضارُو و الضارُورَة و الضارُوراء: حاجت، ضرورت، اس سے مثل ہے: الضرورات قبیح المحظورات: ضرورت کسی قانون کو نہیں جانتی۔ الضُرُورِيُّ: ضروری۔ جس پر انسان مجبور ہو۔ جس میں کرنے نہ کرنے کا اختیار چھین لیا گیا ہو۔

٣۔ ضَارَّ امرأتَه: اپنی عورت پر سوتن لانا۔ أَضَرَّ الرجُلُ: سوت لانا۔ الضِرّ و الضُر: مرد کا کسی کو سوت کر کے لانا۔ ضَرَّة المرأة: عورت کے خاوند کی بیوی، یعنی عورت کی سوت، سوتن۔ جمع ضَرائِر۔ کہتے ہیں: بينهم داء الضرائر: ان کے درمیان حسد ہے۔ الضرير: غیرت۔ رجُلٌ مُضِرٌّ: دو یا زائد بیویوں والا۔ امرأةٌ مُضِرٌّ و مُضِرَّة: سوتنوں والی عورت، عورت جس کی سوت یا سوتن ہوں۔

٤۔ ضَارَّ ضِرارًا و مُضارَّةً ہ: کی مخالفت کرنا، سے آگے بڑھنے کی کوشش کرنا، سے مسابقت کی سعی کرنا۔ أَضَرَّ بہ: کے بہت قریب ہونا اور سے چمٹ جانا، کو نقصان پہنچانا۔

٥۔ أَضَرَّ إليه و عليه: کی طرف جلدی کرنا ـــ يعدو: دوڑتے ہوئے رفتار تیز کرنا۔ ـــ على السير الشديد: تیز رفتاری برداشت کرنا۔ الضرير: صبر، صابر، کہتے ہیں: انه ضَرِيرٌ و ذو ضَرِيرٍ على الشيء: وہ اس بات پر صبر کرنے والا اور اسے برداشت کرنے والا ہے۔ نیز کہتے ہیں: ناقة ذات ضَرِير: بہت دیر سے تھکنے والی اونٹنی۔

٦۔ الضَر: (عام لوگوں کے استعمال میں) ج: چھوٹی چیونٹی۔ (صحیح الذرّ ہے)۔ الضَرَّة: پستان کی جڑ، پستان یا تھن، بہت مال۔ الضَرَّتان: چکی کے دونوں پاٹ۔ الضَرِير: وادی کا کنارہ، نفس، بقیہ جسم۔

ضَرَّ ـضَرًّا (ہ/ ہ): کو نقصان پہنچانا، کمزور کرنا، تکلیف پہنچانا، زخمی کرنا، کے لئے نقصان دہ، ضرر رساں ہونا۔ ضَارَّ ہ/ہ: کو نقصان پہنچانا، کمزور کرنا، تکلیف دینا، زخمی کرنا، کے لئے نقصان دہ اور ضرر رساں ہونا۔ أَضَرَّ ہ/ ہ/ ب: کو نقصان پہنچانا، کمزور کرنا، زخمی کرنا، کیلئے نقصان دہ و ضرر رساں ہونا۔ ـــ ہ على: کو پر مجبور کرنا۔ ـــ ہ: پر تشدد کرنا، پر دباؤ ڈالنا، پہلی بیوی پر دوسری بیوی لانا۔ تَضَرَّرَ: نقصان اٹھانا، زخمی ہونا۔ ـــ من: کی یا کے متعلق شکایت کرنا۔ اِضَّرَّ بمعنی تضرر۔ اِضْطَرَّ ہ إلى: کو پر مجبور کرنا۔ اُضْطُرَّ الى: پر مجبور کیا جانا۔ ـــ: ہنگامی صورت حال میں ہونا، ناگہانی ضرورت پیش آنا، سخت دباؤ میں ہونا۔ ـــ إلى: کی اشد ضرورت ہونا، کا ضرورت مند ہونا، کی ضرورت رکھنا۔ ضُرّ و ضَرّ: نقصان، تکلیف، زخم، چوٹ، گھاٹا۔ ضُرّ: گھر میں پہلے بیوی کے ہوتے دوسری بیوی لانا۔ ضَرَّة جمع ضَرَّات و ضرائر: سوت، سوتن، تھن۔ ضَرَر جمع أضرار: نقصان، گھاٹا، خسارہ۔ ما الضَرَر؟: اس کی کیا اہمیت ہے؟ اس کا کیا نقصان ہے؟ أخفُّ الضَرَرين: دو برائیوں میں سے چھوٹی برائی۔ ضَرَّاء: تکلیف، عسرت، مفلسی، آفت، مصیبت، ادبار، نحوست۔ في السَرَّاء و الضَرَّاء: اچھے اور برے دنوں میں۔ ضَرِير: اندھا۔ ضَرُورَة جمع ضَرُورات: ضرورت، مشکل، تکلیف، دباؤ، مجبوری، پابندی، حاجت، عسرت مفلسی، بری حالت، ناگہانی ضرورت، احتیاج، درشتی۔ ضرورةً و بالضرورة: لازماً۔ عند الضرورة: ضرورت پڑنے پر، اگر ضروری ہو۔ للضرورة القُصْوَى: سخت ضرورت کی حالت میں، بدترین صورت حال میں۔ للضرورة أحكامٌ اور الضرورات تبيح المحظورات: ضرورت کسی قانون کو نہیں جانتی۔ ضروري: ضروری، اشد ضروری، مطلوب، ناگزیر، اٹل۔ ضروريات: ضرورتیں، احتیاجات۔ كان من الضروري: ضرور ہونا۔ ضروريات الحياة: زندگی کی ضروریات۔ ضروريات الاحوال: ہنگامی صورت حالات، صورت حال کی ضروریات۔ مَضَرَّة جمع مَضَرَّات و مَضَار: نقصان، خسارہ، گھاٹا، دقت، دشواری، ناموافق صورت حال (علی کیلئے)۔ إضطرار: مجبوری،

زبردستی، دباؤ، جبر ضرورت، ہنگامی صورت حال، بری حالت، حالت زار، ناگوار صورت حال، ناگہانی ضرورت۔عند الاضطرار: ہنگامی صورت حال میں، ناگہانی ضرورت پڑنے پر۔اضطراری: متشددانہ، تشدد آمیز، جابرانہ، لازمی، ناگزیر، اشد ضروری، ضروری۔ضار و مُضِرّ: نقصان دہ، ضرررساں، مضرت رساں (ب: کے حق میں، کیلئے)۔مُضطَرّ الی: پر مجبور، کا حاجتمند، ضرورت مند۔مُضطَر: غریب، مفلس، قلاش۔

ضرأ: ضَرَأَ ـضَرْأً الشیءُ: چھپنا۔انضرأ انضراءً ت الابل: اونٹوں میں موت کا واقع ہونا۔ـت الشجرةُ: درخت کا خشک ہونا۔

ضرب: ۱۔ضَرَبَ ـضَرْبًا هُ: کو تلوار یا لاٹھی وغیرہ کی ضرب سے مارنا۔ـــت العقربُ: بچھو کا ڈسنا۔ـــ العدوَّ بقنابل مدافعه او بقذائفه المُدَمِّرة: دشمن پر توپوں کے گولے اور تباہ کن بم پھینکنا۔ضَرُبَ ـضَرَابَةً: سخت مار والا ہونا۔ضَرَّبَ هُ: کو بہت مارنا، پیٹنا۔ضَارَبَ مُضَارَبَةً و ضِرَابًا هُ: ایک دوسرے پر مار میں غالب آنا، ایک دوسرے کو مارنا، ایک دوسرے پر تلوار مارنا۔اَضْرَبَ الخبزُ: روٹی کا پکنا۔تَضَارَبَ القومُ: ایک دوسرے کو مارنا۔اِضْطَرَبَ القومُ: باہم مار پٹائی کرنا۔کہتے ہیں اِضطرب حَبْلُهُمْ: ان میں ہنگامہ کھڑا ہوگیا۔الضَّرْبَةُ: اسم مرہ۔ایک دفعہ کہتے ہیں لا آخذ مالی علیك الا ضربةً واحدةً: میں تمہارے ذمہ واجب الاداء اپنی رقم یکمشت لوں گا۔الضَّرب و الضَّرُوب: مارنے والا۔الضَّرَّاب: بہت مارنے والا۔اسی سے ہے ضَرَّابَةُ الناقوس: گھنٹی بجانے کا ہتھوڑا۔الضَّرِيب جمع ضُرَبَاء: مارنے والا، مارا ہوا، پیٹا ہوا۔الضَّرِيبَة جمع ضَرَائِب: چوٹ کھایا ہوا جسم کا حصہ، جسے تلوار سے ضرب لگائی گئی ہو۔ـــ من السیف: تلوار کی دھار۔المَضْرِب جمع مَضَارِب: مارنے کی جگہ یا زمانہ۔والمِضْرَب جمع مَضَارِب: تلوار یا تلوار کی دھار، گودے والی ہڈی۔مَضْرِبَةُ و مَضْرَبَةُ السیف: تلوار کی دھار۔المِضْرَب و المِضْرَاب جمع مَضَارِب: بہت مارنے والا، مارنے کا اوزار جیسے گھنٹی بجانے کا ہتھوڑا۔المِضْرَبَة: مارنے کا اوزار۔

۲۔ضَرَبَ ـضَرَبًا الشیءُ: چیز کا متحرک ہونا۔ـــ العرقُ: رگ کا پھڑکنا۔ـــ الجرحُ او الضرسُ: زخم یا داڑھ میں سخت درد ہونا۔ـــ فی الماء: پانی پر تیرنا۔ـــ بیده: ہاتھ سے اشارہ کرنا۔ـــ بالقداح تیروں کو گھمانا۔ـــ فی البوق: بگل بجانا۔ضَرَّبَ هُ فی الحرب: کو جنگ میں دلیر بنانا اور ترغیب دینا۔تَضَرَّبَ الشیءُ: چیز کا متحرک ہونا، موج مارنا۔اِضطَرَبَ: متحرک ہونا، موج مارنا، ایک دوسرے کو مارنا۔ـــ الامرُ: کسی امر کا خلل پذیر ہونا۔ـــ من کذا: سے بے آرام ہونا۔ـــ فی امورہ: میں متردد وہ مشکوک ہونا۔الضَّرْب جمع ضِرَاب: تیز ذہن، سرگرم شخص۔المُضطَرِب و المُضطَرِبَة من الحیات: بے حرکت سانپ۔

۳۔ضَرَبَ ـضَرْبًا الصلاةَ: نماز قائم کرنا۔ـــ الخیمةَ: خیمہ نصب کرنا۔ـــ اللیلُ: رات کا لمبا ہونا۔ـت العنکبوتُ نسیجَها: مکڑی کا جالا تننا۔ـــ بنفسه الارضَ: میں اقامت کرنا، سفر کرنا (ضد)۔ضَرَّبَ المظلَّةَ بالخیوط: دھاگوں سے چھتری کو مضبوط کرنا۔اَضْرَبَ فی المکان: کسی جگہ میں اقامت کرنا۔الضارب جمع ضَوَارِب: لمبی تاریک رات، پست زمین جس میں درخت ہوں، وادی نما۔المِضْرَب جمع مَضَارِب: بڑا خیمہ۔

۴۔ضَرَبَ ـضَرَبًا هُ البردُ: کو ٹھنڈ لگ جانا۔ضَرِبَ ـضَرَبًا النباتُ: پودوں کا ہوا یا ٹھنڈ سے مرجھا جانا۔ضُرِبَت الارضُ: زمین پر کہر گرنا۔اُضْرِبَ القومُ: لوگوں کا پالے سے ڈھک جانا۔الضَّرْب جمع اَضْراب: ہلکی بارش۔کہتے ہیں مطرٌ ضَرْبٌ: یعنی ہلکی بارش۔الضَّرِیب جمع ضرائب: پالا، برف۔

۵۔ضَرَبَ ـضَرْبًا علی یده: کو روک دینا۔القاضی علی یده: قاضی کا کسی کو اپنے مال کے تصرف سے روک دینا۔ـــ علی اُذُنه: کو سننے سے منع کرنا۔ـــ عن فلان کذا: کو سے روک لینا۔ـــ فلانًا عن فلان: فلاں کو فلاں سے روکنا۔کہتے ہیں: ضُرِبتُ عنه صفحًا: میں نے اس سے منہ پھیر لیا اور اسے نظر انداز کر دیا۔ضربتُ عنه جَرْوَتِی: میں نے اسے چھوڑ دیا اور اس کے پاس سے چلا گیا۔ضَرَبَ بذقنه الارضَ: بزدلی کرنا، خوف کھانا۔اَضرب عنه: سے اعراض کرنا۔اسی سے ہے اَضْرَبَ العاملُ عن العمل: کارکن نے ہڑتال کر دی، یعنی کام پر نہیں گیا۔صفت مُضْرِب م مُضْرِبَة۔الاضراب جمع اضرابات: ہڑتال۔

۶۔ضَرَبَ ـضَرْبًا الزمانُ: زمانہ گزر جانا۔ـــت الطیرُ: پرندہ کا خوراک کی تلاش میں نکل جانا۔ـــ بنفسه الارضَ: زمین میں سفر کرنا، اقامت کرنا (ضد)۔ـضَرْبًا و ضَرَبَانًا فی الارض: تجارت یا غزوہ کیلئے زمین پر سفر کرنا۔ضَرَّبَت عینُهُ: آنکھ کا گڑھے میں بیٹھنا، آنکھ کا اندر دھنس جانا۔ضَارَبَ هُ و ضَارَبَ له فی المال و بالمال: کے مال سے تجارت کرنا۔الطیرُ الضوارِبُ: خوراک کے متلاشی پرندے۔

۷۔ضَرَبَ ـضَرْبًا الشیءَ بالشیء: چیز کو چیز سے ملانا۔ضَرَّبَ الشیءَ بالشیء: چیز کو چیز سے ملانا۔ـــ النجادُ المُضَرَّبَةَ: پوشش والے کا رضائی کو سینا۔ـــت المراةُ اللحافَ: عورت کا لحاف کو لمبے لمبے ٹانکیں لگا کر سینا (عام زبان میں)۔الضَّرِيبَةُ من الصوف و نحوه جمع ضرائب: اون یا روئی کی پونی۔بساطٌ مُضَرَّب: کمبل۔المُضَرَّبَة: رضائی۔

۸۔ضَرَبَ ـضَرْبًا الدرهمَ: درہم ڈھالنا۔ـــ الخاتمَ: انگوٹھی ڈھالنا۔ـــ علی المکتوب: خط پر مہر لگانا۔اِضْطَرَبَ فلانٌ: حصہ مقرر کرنے کا مطالبہ کرنا، کچھ ڈھالنے کے لئے کہنا۔کہتے ہیں: اِضطربتُ خاتمًا من ذهب: میں نے سونے کی انگوٹھی ڈھالنے کا حکم دیا۔درهمٌ ضَرْبٌ: ڈھالا ہوا درہم۔دار الضرب: ٹکسال۔الضَّرِيبة جمع ضَرَائِب: طبیعت، عادت۔کہتے ہیں هذه ضریبته التی ضُرِبَ علیها: یہ اس کی عادت ہے جو اس کی جبلت میں داخل ہے۔المَضْرِب جمع مَضَارِب: اصل۔

۹۔ضَرَبَ ـضَرْبًا الاجلَ: مدت مقرر کرنا۔ـــ المثلَ: مثال بیان کرنا۔ـــ له سهمًا من ماله: کے لئے اپنے مال سے حصہ مقرر کرنا۔ضُرِبَ ذلك مثلاً: کو مثال بنایا جانا۔الضَّرْب (مص) جمع ضِرَاب: مثل، شکل، قسم۔ـــ جمع ضُرُوب و اَضْراب و اَضْرُب فی العروض: علم عروض میں دوسرے مصرعے کا آخری جزء۔اس کی مثال شاعر کے قول میں دیکھئے۔

فِیْ فَمِیْ مَاءٌ وَهَلْ یَنْ
طِقُ مَنْ فِیْ فِیْهِ مَاءُ

(میرے منہ میں پانی ہے۔کیا جس کے منہ میں پانی ہو وہ بول سکتا ہے؟) اس شعر کے دوسرے مصرعہ میں (فیه ماء) ضرب ہے۔الضَّرِیب جمع ضرائب: قسم، مثل، شکل، آدمی کی ہیئت، حصہ۔

۱۰۔ضَرَبَ ـضَرْبًا الجزیةَ علیهم: پر جزیہ لگانا، عائد کرنا۔ـــ علیهم الذِّلَّةَ: کو ذلیل کرنا۔الضریبة جمع ضرائب: جزیہ۔

۱۱۔ضَرَبَ ـضَرْبًا بینهم: لوگوں کے درمیان فساد

کرانا۔ الدھرُ بیننا: کو جدا کرنا ضَرَّبَ بینهم: کو بھڑکا دینا۔ الضَربة: فساد، آفت ضَـرَبَـانُ الدهر: حوادثِ زمانہ۔

۱۲ ضَرَبَ ـ ضَرْبًا اليه: کی طرف مائل ہونا أَضْرَبَ: سر جھکانا۔ کہتے ہیں أَضْرَبَ حاشًا لأمر كذا: اپنے آپ کو ذہنی طور پر کیلئے تیار کرنا، جی میں ٹھان لینا کہ کا مصمم ارادہ کرنا۔

۱۳ ضَرَبَ ـ ضَرْبًا الحاسبُ كذا في كذا: کو سے ضرب دینا۔ ن في ك (ع ح): علم حساب میں مثلاً ایسے اعداد کو جو "ن" کے برابر ہوں "ک" میں جمع کرنا۔ جیسے ۱۳×۳ = ۱۳+۱۳+۱۳=۳۹۔ ۱۳ کو مضروب اور ۳ کو مضروب فیہ کہتے ہیں، جب کہ ۳۹ جداء یا حاصل ضرب ہے۔ ب، ج د ھ: اس میں ب کو ج سے پھر اس کے حاصل کو ج سے پھر اس کے حاصل کو د سے پھر اس کے حاصل کو ھ سے ضرب دینا۔ اس میں حاصل ضرب (جداء) متغیر نہیں ہوتا۔ اگر ب، ج د ھ کی ترتیب تبدیل ہوجائے۔ ب ج د ھ کو مضاریب، عوامل، اضلاع کہا جاتا ہے۔

۱۴ اِستَضرَبَ العسلُ: شہد کا سفید اور گاڑھا ہونا الضَرَبُ و الضَرَب: سفید اور گاڑھا شہد۔

ت ضَرَبَ ـ ضَرْبًا ہ/ ہ ب: کو سے مارنا، چوٹ لگانا۔ ـ ب علی: سے پر مارنا۔ ہ علی: کو پر مارنا؛ ہ/ہ: کو نشانہ کرنا، پر فیر کرنا، پر گولہ باری کرنا، گولہ اندازی کرنا۔ ــــ ہ و علی: (باجا وغیرہ) بجانا، (ٹائپ رائٹر پر) ٹائپ کرنا، ــــ (بچھو کا) ڈسنا۔ ضرب بین: کو جدا کرنا۔ ہ علی: کچھ کسی شخص یا چیز پر عائد کرنا۔ عن: سے منہ موڑنا، سے الگ ہونا، کو چھوڑ دینا، سے پہلو بچانا، کنی کترانا، احتراز یا گریز کرنا۔ ضربًا و ضَرَبَانًا: (رگ دل کا) دھک دھک کرنا، دھڑکنا، (زخم، دانت کا) بہت دکھنا، درد کرنا؛ حرکت کرنا، ہلنا۔ فی: میں، ایک سرے سے دوسرے سرے تک پھرنا، منہ اٹھائے پھرنا، گشت کرنا، سفر کرنا؛ (گلیوں میں) کوچہ گردی کرنا، سیر کرنا، چہل قدمی کرنا۔ (جہاز کا) بحری سفر کرنا؛ (پرندے کا) گرمیوں میں سرد اور سردیوں میں گرم علاقے کو چلے جانا ضرب إلی: مائل ہونا (رنگ کا)، ایک رنگ سے دوسرے رنگ میں بتدریج بدلنا، (جیسے مائل بہ سرخی، یا مائل بہ سیاہی ہونا) ضرب ضرابًا ھا: (اونٹنی) کو ڈھکنا، اونٹنی پر سوار ہونا ضرب له اجلا: کیلئے تاریخ مقرر کرنا ضَرَبَ الارزَّ: چاول نکالنا، چاول کا چھلکا اتارنا ضَرَبَ فی الارض: سفر کرنا۔

ضرب بویةً علی: کو لیپنا، پوتنا، پر استر کاری کرنا، پر روغن کرنا ضرب الباب: دروازہ کھٹکھٹانا، ضرب خطا: لکیر کھینچنا ضرب الجرس: گھنٹی بجانا ضرب حقنًا: پچکاری لگانا، انجکشن دینا۔ ضرب اخماسا لاسداس اور ضرب اخماسَهُ فی أسداسِهِ: دماغ پر بہت زور دینا، غم واندوہ سے سوچنا کہ کوئی راہ نجات ملے، سمجھ میں نہ آنا کہ کیا کرے، بدحواس ہو جانا، ساز باز کرنا، سازش کرنا، ہوائی قلعے تعمیر کرنا، دن میں خواب دیکھنا ضرب خیمة: خیمہ نصب کرنا۔

ضرب الرقمَ القیاسی: ریکارڈ توڑنا ضرب السلام: فوجی سلامی دینا ضرب ضریبةً علی: پر ٹیکس عائد کرنا ضرب اطنابهُ فی: میں جڑ پکڑنا، جم جانا، مستحکم ہونا، رواج ہونا، عام ہونا ضرب اطنابه علی: میں آباد ہو جانا، مستقل رہائش اختیار کرنا۔

ضَرَبَ طُوبًا: اینٹ بنانا ضرب عددا فی آخر: ایک عدد کو دوسرے سے ضرب دینا ضرب عنقه: کا سر قلم کرنا، کو قتل کرنا، مار ڈالنا، کی گردن مارنا، کا سر کاٹ ڈالنا ضرب قالبَهُ: کی نقالی کرنا، کا نمونہ اتارنا، کا سا بنانا، کا چربہ اتارنا ضرب به کفًا: کے چہرے پر تھپڑ مارنا، کو تھپڑ لگانا، طمانچہ مارنا، چپت رسید کرنا ضرب مثلًا ل: پر کوئی ضرب المثل چسپاں کرنا ضرب له مثلاً: کو مثال دینا، کے لئے نمونہ پیش کرنا یا نمونہ کا حوالہ دینا ضرب مثً: مثال دینا۔ ـ ہ ل یا ب ع ی: کے لئے کسی چیز کو بطور مثال پیش کرنا ضرب الامثال: دانائی کی باتیں بتانا، اخلاقی اصول، واضح کرنا ضرب نقودًا: سکے ڈھالنا (نوٹ چھاپنا) ضرب موعدًا: ملاقات کے وقت یا جگہ پر اتفاق کرنا، ملاقات کا وقت مقرر کرنا ضرب إلی الحمرة یا إلی الصفرة: سرخی مائل ہونا، سفیدی مائل ہونا ضرب به الارض: کو زمین پر پھینکنا۔ ضرب فی الخیال: غیر حقیقی یا خیالی ہونا، اپنے خیالوں میں مستغرق یا عالم خیال میں ہونا، ناممکن کا خواہاں ہونا ضرب برأسه علی صدره: اپنے سر کو سینہ پر جھکا دینا ضرب بسهم مصیب فی: میں عملی حصہ لینا ضرب بسهم و نصیب فی: میں شرکت کرنا، میں شریک ہونا، حصہ دار ہونا ضرب فیه بعِرق: میں شریک ہونا، حصہ دار ہونا ضرب به عُرضَ الحائط: کو حقارت کی نظر سے دیکھنا، مسترد کرنا، ترک کردینا، سمندر میں پھینک دینا ضرب بنظره إلی: پر اچٹتی ہوئی نظر ڈالنا ضرب بوجه صاحبه: الٹا گلے پڑنا ضرب علی کلمة: لفظ

مٹانا، کاٹ ڈالنا، محو کرنا ضرب عنه صَفحًا: کو دور کر دینا، نظر انداز کر دینا، پر کوئی توجہ نہ دینا، چھوڑ جانا۔

ضرب فی حدید بارد: بے اثر و نتیجہ اقدامات کرنا۔

ضرب بینی و بینه الایام: قسمت نے مجھے اس سے جدا کر دیا یا ہم دونوں کو الگ کر دیا۔ ضرب لنفسه سَبعةَ أیّام: اس نے سات دن قیام کرنے کا فیصلہ کیا ضَرَّبَ ہ ب: کو کے ساتھ ملانا، میں کی آمیزش کرنا ضَرَّبَ بین: میں اختلاف رائے پیدا کرنا، نااتفاقی، ان بن یا نزاع کا بیج بونا، میں پریشانی کا باعث ہونا ضَرَّبَ ہ: لحاف، رضائی سینا ضَارَبَ ہ: سے لڑنا، جھگڑنا، مقابلہ کرنا ضَارَبَ: سٹا کرنا۔ أضرَبَ عن: سے روگردانی کرنا، منہ موڑنا، کو چھوڑ دینا، ترک کر دینا، سے کنی کترانا، سے بچنا أضرب فی: میں رہنا، قیام کرنا، اقامت گزین ہونا أضرب جاشًا ل: کے لئے تیار و آمادہ ہونا، کو کرنے کا مصمم ارادہ کرنا أضرب صفحًا عن: سے اجتناب کرنا، باز رہنا أضرب (عن العمل): کام کرنا بند کر دینا، ہڑتال کرنا أضرب عن الطعام: بھوک ہڑتال کرنا تضارب: ہاتھا پائی پر اتر آنا، جھگڑا کرنا، دنگا کرنا، لڑائی کرنا، ایک دوسرے کو مارنا، پیٹنا (آراء وغیرہ کا)۔ منقسم ہو جانا، اختلاف کرنا، باہم دگر آویزاں ہونا، اختلاف رائے رکھنا، اختلاف رکھنا، متصادم ہونا، متضاد ہونا اضطرب: (لہروں کا) متصادم ہونا، امڈ آنا، نرمی سے ٹکرانا؛ کام بے چینی یا گڑبڑ کی حالت میں ہونا، افراتفری، ہنگامہ، ہل چل، جوش، بے چینی، اضطراب، بیقراری یا کہرام کی حالت میں ہونا، ہیجان زدہ ہونا، پریشان ہونا، تیز ہلچل میں ہونا، ادھر ادھر ہلنا، دوڑ دھوپ ہونا، کھلبلی پڑنا، افراتفری، دوڑنا، دھکم دھکا ہونا، اندھا دھند دوڑ کرنا، ہلنا جلنا، لڑکھڑا کر چلنا، تھرتھرانا، پریشان ہونا، بے چین ہونا، غیر منظم ہونا، بے ترتیب ہونا، بوکھلانا، الجھنا، درہم برہم ہونا، کانپنا، لرزنا، تھرانا ضرب جمع ضروب: قسم، نوع، نمونہ، مثال، کئی، متعدد جمع أضراب: مانند، مماثل، مشابہ، جیسا ضرب خانه اور دار الضرب: ٹکسال ضرب النار: شوٹنگ، فائرنگ، شیلنگ، گننگ، بمباری وضع السلاح تحت الضرب: ہتھیار سے نشانہ باندھنا، فائر کرنے کے لئے تیار ہونا، ہتھیار سنبھالنا هو و اضرابه: وہ اور اس جیسے اور لوگ ضَربةُ الشمس: لو کا اثر (sunstroke)۔ سخت گرمی سے نڈھال ہونے کی کیفیت۔ (heat stroke) ضربة قاضیة: مہلک یا کاری ضرب

(علی کیلئے)- ضربة جزاء: (فٹ بال میں) پنلٹی کک (penalty kick)- ضِراب: ہم بستری، مباشرت- ضَریبة: ٹیکس، محصول، خراج، کردار، طبیعت، مزاج، خو، افتادِ طبع جمع ضرائب- ضریبة الدخل: انکم ٹیکس- ضریبة کسب العمل: ویج ٹیکس- ضریبة الملاهی: داخلہ ٹیکس، تفریحی ٹیکس۔

مَضرب جمع مضارب: کیمپ کا موقع یا جگہ، کیمپ، جگہ، موقع، علاقہ، راستہ، بڑا خیمہ- کان مضربَ المَثَل (الامثال): زبان زدِ خاص و عام ہونا، مثال ہونا، سبق آموز اور عبرت انگیز ہونا، بے مثال، فقید المثال یا منفرد ہونا، مثال کے طور پر پیش کیا جانا- مِضرَب جمع مضارب: بلا (bat)، لکڑی کا ہتھوڑا، موگرا، موگری، ریکٹ (racket) (ٹینس وغیرہ میں)- مِضرَب جمع مضارب: چھوٹی متھنی یا بلونی- مُضاربة جمع مُضاربات: سٹہ، خاموش شراکت، محدود شراکت- إضراب جمع اضرابات: ہڑتال- مُضارب جمع مُضاربون: سٹے باز- مُضطرَب: کھیل کا میدان (مجازی)- اضطرابات عصبیة: اعصابی بیماریاں۔

ضرج: ۱- ضَرَجَ ضَرْجًا الثوبَ بالدم: کپڑے کو خون آلود کرنا، خون سے تھیڑنا- ضرّجَ هُ: کو خون آلود کرنا- ـــ الثوبَ: کپڑے کو سرخی سے رنگنا، لتھیڑنا- ـــ انفَ بالدم: ناک سے خون بہانا- تضرّج الشیءُ: چیز کا لتھڑنا- ـــ الخدُّ: رخسار کا سرخ ہونا- الضَّریج: ہلکا سرخ رنگا ہوا- الإضریج: سرخ ریشم، سرخ رنگ، زرد رنگ کی چادر۔

۲- ضَرَجَ ضَرْجًا الشیءَ: چیز کو پھاڑنا- تضرّج: پھٹنا- ـــ الزهرُ: پھول کھلنا- إنضرج: پھٹنا- ـــ لنا الطریقُ: کیلئے راستہ کا چوڑا ہونا- ـــ ما بین القوم: ایک دوسرے سے علیحدہ ہونا- المِضرج مَضارج: پھٹا پرانا مستعمل کپڑا، چیتھڑا- المَضارج: مشقتیں- عینٌ مَضرُوجة: بڑی موٹی آنکھ۔

۳- ضَرَجَ ضَرْجًا الشیءَ إلی الارض: چیز کو زمین پر ڈالنا- ضرّجَ الجیبَ: کھیلا لٹکانا- ـــ الابلَ: اونٹوں کو حملہ میں دوڑانا- أضرجَ الجیبَ: تھیلے کو لٹکانا- إنضرجت العُقابُ: عقاب کا اپنے شکار پر جھپٹنا- عَدْوٌ ضریجٌ: تیز دوڑ- الإضریج: تیز دوڑنے والا گھوڑا۔

۴- ضرّجَ الکلامَ: کلام کو آراستہ کرنا- تضرّجت المرأةُ: عورت کا آراستہ ہونا۔

۵- الضَّرْجَع جمع ضَراجِع (ح): چیتا۔

○ ضَرِجَ ضَرَجًا بالدم و ضرّجَ هُ بالدم: کو خون کے دھبے ڈالنا، کو خون آلود کرنا- تضرّج: خون آلود سرخ ہونا یا ہوجانا- مُضرّج الیدین: ہاتھوں کے ساتھ، جرم کرتے ہوئے یا ارتکاب جرم کی حالت میں پکڑا ہوا۔

ضرح: ۱- ضَرَحَ ضَرْحًا الشیءَ: چیز کو پھاڑنا- ـــ القبرَ: قبر کھودنا- ـــ للمیت: میت کے لئے قبر کھودنا- إنضرحَ الشیءُ: چیز کا پھٹنا- الضَّریح جمع ضَرائح: قبر۔

۲- ضَرَحَ ضَرْحًا الشیءَ: چیز کو ایک طرف کرنا، ہٹانا- کہتے ہیں: ضَرَحَ شهادةَ فلان عنّی یعنی اس نے فلاں کی میرے بارے میں گواہی کو باطل قرار دے کر مسترد کردیا- و ضَرَحتُ عن الثوبَ: میں نے کپڑا اتار ڈالا- ـــ ضَرْحًا و ضِراحًا ت الدابةُ برجلها: جانور کا دولتی مارنا- ضارحَ هُ: ایک دوسرے کو تیر مارنا، گالی دینا، کے قریب ہونا اور مقابل ہونا- أضرحَ هُ: کو دور کرنا- إضطرح الشیءَ: کو پھینک دینا- إنضرحَ ما بین القوم: قوم کا باہمی تعلق ٹوٹ جانا، لوگوں کے درمیان اختلافات کی خلیج وسیع ہوجانا- الضَّرْح: دوری، وحشت- نیةٌ ضَرَحٌ: فاسد ارادہ- الضَّرُوح من الدواب: دولتی مارنے والا جانور- قوسٌ ضَرُوحٌ: تیز زور سے پھینکنے والی کمان- الضَّریح جمع ضَرائح: دور، بعید۔

۳- ضَرَحَ ضُرُوحًا و ضَرَحَت السوقُ: کساد بازاری ہونا- أضرحَ السوقَ: کساد بازاری کرنا۔

۴- أضرحَ هُ: کو خراب کرنا- الضِّرح: خراب آدمی۔

۵- الضَّرح: جلد، کھال، چمڑا- المِضرَحُ (ح): شکرا، لمبے بازوؤں والا گدھ- المَضرَحی: شکرا، لمبے بازوؤں والا گدھ، فیاض سردار- المِضرَحی: ہر سفید چیز۔

○ ضَرِیح جمع ضَرائح و أضرحة: قبر، مقبرہ۔

ضرس: ۱- ضَرَسَ ضَرْسًا الشیءَ: کسی چیز کو داڑھ سے شدت کے ساتھ کاٹنا- کہتے ہیں: ضَرَسَهُ الدهرُ: زمانہ اس کے لئے ناقابل برداشت ہوگیا- ضَرَسَتهُ الخُطوبُ: بدقسمتیوں اور حوادث نے اس کو آزمائش میں ڈال دیا- ـــ البئرَ: کنویں کو پتھروں سے بند کرنا- ـــ الرجلُ: شام تک خاموش رہنا- ضَرِسَ ضَرَسًا ت الاسنانُ: دانتوں کا ترشی سے کھٹا ہونا- ضرّسَ هُ الزمانُ: کو زمانہ کا آزمائش میں ڈالنا- ـــ تهُ الحروبُ او الایامُ: جنگوں یا دنوں کا کسی کی آزمائش کر کے تجربہ کار بنا دینا- ضارسَ الامورَ: کا تجربہ کرنا اور جاننا- ـــ هُ: سے جنگ کرنا، دشمنی کرنا- أضرسَ هُ بالکلام: کو باتوں سے خاموش کردینا- ـــ هُ: کو رنجیدہ کرنا- ـــ الحامضُ الاسنانَ: ترشی کا دانتوں کو کھٹا کردینا- تضارسَ القومُ: ایک دوسرے سے لڑنا، دشمنی کرنا- ـــ البناءُ: عمارت کا ناہموار ہونا۔

الضِّرس جمع أضراس ضُرُوس (ع ا): داڑھ دانت، مشہور یہ ہے کہ نچلے جبڑے میں دونوں طرف پانچ یا چار داڑھیں ہیں- ـــ جمع ضُروس: کنواں پاٹنے کا پتھر، دشوار چڑھائی والا ٹیلہ- الضِّرس: سخت مزاج، تجربہ کار، جنگجو اور مسافر، بھوک کے سبب غضبناک- الضَّرُوس من النوق: وہ بدخلق اونٹنی جو دوہنے والے کو کاٹے- حربٌ ضَروسٌ: سخت مہلک جنگ- الضَّریس جراسی: پیچ کے منکے، پتھروں سے پاٹا ہوا کنواں، بھوکا- المُضرّس (مفع): مصیبت زدہ- ـــ من الوشی: وہ کپڑا جس پر دانتوں کی طرح کے نقوش ہوں- رجلٌ مُجرّس مُضرّس: تجربہ کار- التَّضریس جمع تَضاریس: یاقوت یا موتی یا داڑھ کی طرح کے لکڑی کے ٹکڑے میں چیرا- تضاریس الارض: دانتوں کی طرح زمین کی باہر نکلی ہوئی بلندیاں۔

۲- الضِّرس جمع ضُرُوس: تھوڑی سی بارش- کہتے ہیں: وقعت فی الارض ضُرُوسٌ من مطر: زمین پر کہیں کہیں تھوڑی سی بارش ہوئی۔

ضرص: الضَّرْضَم (ح): شیر نر (درندہ)۔

○ ضَرِسَ - ضَرْسًا هُ: کو سختی سے دانتوں سے کاٹنا- ضَرِسَ ضَرَسًا: (دانتوں کا) ترش چیزیں کھانے یا پینے سے کند ہوجانا- ضرّسَ هُ: کو سختیاں جھیل سکنے والا بنانا، جنگجو بنانا- ـــ و أضرسَ الاسنانَ: (ترش اشیاء ماکولات و مشروبات کا) دانتوں کو کند کردینا۔

ضِرس جمع أضراس و ضروس: داڑھ- ضرس العقل: عقل داڑھ- حرب ضَروس: شدید قاتلانہ جنگ- تضاریس الارض: سطوح مرتفع، زمین کے نشیب و فراز- تضاریس الوجه: چہرے کی جھریاں۔

ضرط: ۱- ضَرَطَ ضَرْطًا و ضَرِطًا و ضُراطًا و ضَرِیطًا: گوز کرنا، پاد مارنا- ضرّطَ الحمارُ: گدھے کا بہت گوز کرنا- ـــ و أضرطَ الحمارَ: گدھے سے ایسا کام لینا کہ اس کا گوز خارج ہو جائے- ـــ بفلان: سے ٹھٹھے کے طور پر منہ سے گوز کی سی آواز نکالنا- الضَّرّاط و الضَّرُوط و الضِّرَّوط:

گوز کرنے والا، بہت گوز کرنے والا۔

۲۔ ضَرِطَ ـ ضَرَطًا: ہلکی داڑھی اور باریک ابرو والا ہونا۔ صفت: أَضْرَط۔

۳۔ مُضَرِّطُ الحجارة: حیرہ کے بادشاہ عمرو بن ھند کا لقب۔

ضرع: ضَرَعَ ـ ضُرُوعًا من الشیء: سے قریب ہونا۔ ــــ ت الشمسُ: آفتاب کا غروب ہونا یا غروب ہونے کے قریب ہونا۔ ضَرَّعَ من فلان: چپکے چپکے کسی کے قریب آنا۔ ــــ الشمسُ: سورج کا غروب ہونا یا غروب ہونے کے قریب ہونا۔ ــــ ت القِدرُ: ہانڈی کا پکنے کے قریب ہونا۔ ــــ الرُبَّ: شیرہ کو اچھی طرح نہ پکانا۔ ضارَعَ ت الشمسُ: سورج کا غروب ہونے لگنا۔ ــــ ت القِدرُ: ہانڈی کا پکنے کے قریب ہونا۔ تضَرَّعَ: چپکے چپکے قریب آنا۔ ـ الظل: سایہ کا سکڑنا۔

۲۔ ضَرَعَ ـ ضَرْعًا فرسَهُ: گھوڑے کو سدھانا۔ ضَرَاعَةً و ضَرِعَ ـ ضَرَعًا و ضَرُعَ ـ ضَرَاعَةً: کمزور ہونا۔ ــــ الیه: سے فروتنی کرنا، انکساری کرنا صفت: ضَارِع و ضَرِع۔ جمع ضَارِعُون و ضُرُوع و ضَرَعَة۔ أَضْرَعَ الرجلَ: کو ذلیل کرنا۔ ــــ ت الحُمَّی فلانًا: بخار کا کسی کو کمزور کر دینا۔ اسی سے یہ مثل ہے: الحمّٰی أضرعتنی للنوم: بخار نے مجھے نیند کے آگے ذلیل کر دیا۔ ضرورت کے وقت ذلیل ہونے کے موقع پر بولی جاتی ہے۔ ــــ ته الحاجة إلی فلان: ضرورت کا کسی کو اپنے معاملات سپرد کر دینا۔ ـ لفلان مالاً: کے لئے مال خرچ کرنا۔ تضَرَّعَ: فروتنی کرنا، انکساری کرنا، ذلیل ہونا۔ ـ إلی اللّٰه: اللہ تعالیٰ سے عاجزی کے ساتھ دعا کرنا۔ إِسْتَضْرَعَ له: سے انکساری کرنا، کے سامنے ذلیل ہونا۔ الضَرَع (مص): کمزور، بزدل۔ کہتے ہیں: رجُلٌ ضَرَعٌ: بزدل مرد۔ قوم ضَرَعٌ: بزدل لوگ۔ الضارِع: کمزور، نحیف، ہر چھوٹی چیز۔ الأضرَع: کمزور، نحیف۔ الضرُوع: ذلیل۔

۳۔ ضارَعَهُ: کے مشابہ ہونا۔ تَضَارَعَا: دو کا ایک دوسرے کے مشابہ ہونا۔ الضِرْع جمع ضُرُوع: مثل مانند۔ المُضارِع: مشابہ، وہ فعل جو زمانہ حال و مستقبل دونوں کے معنی دے اور ماضی پر انیتُ میں سے ایک حرف زائد کرنے سے بنتا ہے۔ علم عروض کی ایک بحر کا نام۔

۴۔ اضرع ت الشاةُ: بکری کے تھنوں کا نمودار ہونا یا بڑا ہونا۔ (صفت: ضَرْعاء و ضُرُوع و ضَرِیع و ضَرِیعه: بچہ پیدا ہونے سے پہلے دودھ اُتر آنا۔ الضَرْع جمع ضُرُوع: تھن۔ (گائیوں بھیڑ بکریوں کا جیسے عورت کا پستان: الثدی)۔ الضَرْعاء و الضریعة من الشاء و البقر: بڑے تھن والی بکری یا گائے۔ الضَرُوع: بڑے تھن والی بکری یا گائے۔

۵۔ الضِرْع جمع ضُروع: قوت حمل۔

ضَرْع جمع ضُرُوع و ضِراع: تھن۔ الزرع و الضرع: کاشتکاری اور مویشی پالنا۔ ضِرْع: جیسا، مانند، مثل۔ ضَرَاعَة: فرمانبرداری، اطاعت شعاری، انقیاد، عاجزی، انکساری، فروتنی، عجز و انکسار، التجاء، بھیک مانگنا۔ مضارعة: مشابہت، مماثلت۔ ضارِع: کمزور، اخلاقی لحاظ سے کمزور۔ تضرع: التجاء کرنا، بھیک مانگنا، التماس۔

ضرغ: ضَرْغَمَ و تضَرْغَمَ: شیر کا سا کام کرنا، شیر کے مشابہ ہونا۔ الضَرْغَم جمع ضَرَاغِم (ح): شیر۔ الضِرْغام و الضِرغامة (ح): شیر، بہادر، طاقتور۔

ضرف: ۱۔ الضَرْف عند العامة: گھی یا تیل رکھنے کا چمڑے وغیرہ کا برتن، اس کا مترادف (زق) مشک ہے، صحیح ظرف ہے۔ الضَرْفة: کثرت۔ کہتے ہیں: هو فی ضرفةِ عیش: وہ آسودہ حال ہے۔

۲۔ ضَرْفَطَهُ بالحبل: کو رسیوں میں جکڑنا۔

ضرك: ضَرُكَ ـ ضَرَاكة: بے وقوف یا موٹا اور توانا ہونا۔ الضُراك: موٹا آدمی، مضبوط توانا آدمی۔ (ح): شیر۔ الضَرِیك جمع ضَرائك و ضَرْکاء: بے وقوف، اندھا، سدا روگی، زبوں حال غریب شخص۔ (ح): نرگدھ۔

ضرم: ۱۔ ضَرِمَ ـ ضَرَمًا: سخت بھوکا یا غضبناک ہونا۔ ـ علیه: پر غصہ سے بھڑکنا۔ ــــ فی الطعام: حرص سے کھانا۔ تضَرَّمَ الرجُل علیه: پر غصہ سے بھڑکنا۔ الضَرَم (مص): بھوک کا غصہ۔ الضَرِم: بھوکا۔

۲۔ ضَرِمَ ـ ضَرَمًا ت النارُ: آگ کا بھڑکنا۔ ـ ضَرَّمَ و أَضْرَمَ و استَضْرَمَ النارَ: آگ جلانا اور روشن کرنا۔ تضَرَّمَ ت النارُ: آگ کا بھڑکنا۔ إضطرم ت النارُ: آگ کا بھڑکنا۔ ــــ المَشِیبُ: بڑھاپا نمودار ہونا۔ الضَرَم: ایندھن، اس سے مثل ہے: نفخت فی غیر ضَرَم: جب کوئی بے نتیجہ یا بے فائدہ کام کیا جائے تو اس وقت یہ مثال بولی جاتی ہے۔ الضَرَمَة جمع ضَرَم: چنگاری، آگ، کہتے ہیں: ما فی الدار نافخ ضَرَمةٍ: یعنی گھر میں کوئی بھی نہیں۔ الضِرام: بھڑک، جلن، چپٹی۔ الضِرامة: جلتی ہوئی لکڑی۔ الضَرِیم: جلا ہوا۔

۳۔ الضَرم (ن): لیونڈر کا درخت۔ الضِرم (ن): لیونڈر کا درخت۔ (ح): عقاب کا چوزہ۔ الضَرَم (ح): عقاب کا چوزہ۔ الضِرَام: وسیع میدان۔ الضِرامة (ن): بطم کا درخت۔ الضَرِیم: ایک قسم کا گوند۔

ضَرِمَ ـ ضَرَمًا: آگ پکڑنا، آگ لگنا، جلنا، جل اٹھنا، بھڑکنا، (جنگ کا) یکایک لگ جانا؛ شروع ہونا یا پھیلنا، بھڑکنا۔ ضَرَّمَ (ہ): آگ جلانا، روشن کرنا۔ ضَرَّمَ النار فی: کو آگ لگانا۔ اضرَمَ بمعنی ضَرَّمَ۔ تَضَرَّمَ: جلنا، جل اٹھنا، شعلے نکلنا، غصے سے لال پیلا ہونا، (جذبات) کا شعلہ فشاں ہونا۔ ضِرام: آگ، بھابھڑ۔ اضطرام بمعنی ضِرام۔ مُضطَرِم: جلتا ہوا، شعلہ فشاں۔

ضرا: ضَرَا ـ ضُرُوًّا العِرق: رگ سے بغیر رکے خون نکلنے لگنا۔ ضَرِیَ یَضْرَی ضَرَاوَةً و ضَرًی و ضَرْیًا و ضَرَاءَةً بالشیء: کسی چیز کا بہت شوق رکھنا، حریص ہونا۔ ــــ ضَرًی و ضِراءً و ضَرَاءً الکلبُ بالصید: کتے کا شکار کا خوگر ہونا، گوشت اور خون کھا پی جانا، صفت: ضَرِی و ضارِم ضارِیَة جمع ضَوَارٍ۔ ــــ ضَرِیَ النبیذُ: شراب کا تیز ہونا۔ ضَرَّی الکلبَ بالصید: کتے کو شکار کا عادی بنانا اور سدھانا۔ أَضْرَی الکلبَ بالصید: بمعنی ضرّی الکلب بالصید۔ ـ الرجُلُ: جھاگ والی نبیذ پینا۔ الضِرُوم ضِرُوَة جمع ضِرَاء و اضرٍ: شکاری کتا۔ الضَرَی (مص): لڑائی کی تیزی۔ ضراوة الحرب: جنگ کی تیزی۔ حربٌ ضارِیة: شدید جنگ۔ الضَرِیّ: ایک قسم کی شراب۔ الضارِی من الآنیة: شراب کا برتن۔ الضواری جمع الضاری کی ـ من الحیوانات: درندے۔

۲۔ ضَرا ـ ضُرُوًّا الرجُلُ: چھپنا۔ إِستَضْرَی للصید: شکار کو بے خبری میں پکڑنا۔ الضَرَاء: پوشیدگی۔ کہتے ہیں: هو یمشی الضراء: وہ درختوں کے پیچھے چھپ کر چلتا ہے) گنجان، گھنا درخت، وسیع کھلا میدان

ضَرَّی ہ ب: کو کے ساتھ لڑنے پر اُکسانا۔ ضَرَاوة: لالچ، طمع، بہت بھوکا ہونا، لذیذہ ہونا، بہت شائق ہونا۔ ضارٍ: بہت بھوکا، ندیدہ، بلا کا شائق، سخت لالچی، حریص، سفاک، وحشی جمع ضَوَارٍ: درندے، غارت گر جانور واحد ضارٍ۔

ضری: ضَرِیَ ـ ضَرْیًا العرقُ بالدم: رگ سے خون بہنا۔ صفت: ضَرِیّ۔

ضزّ: ۱۔ ضَزَّ ـ ضَزَزًا: تنگ باچھوں والا ہونا۔ أَضَزَّهُ: کو پینا۔ ــــ علیه: پر بخل کرنا۔ الأضزّ جمع ضُزّ

تنگ باچھوں والا، داڑھوں کے ملنے کی وجہ سے صاف بات نہ کر سکنے والا۔

۲۔ الاضزّ جمع ضزّ: بدخلق۔ المُضِزّ: بدخلق، غضبناک۔

ضزن: ضَزَنَ ـَـ ضَزْناً هُ: سے کچھ چھیننا۔ تَضَازَنَ القَومُ: کسی چیز پر قبضہ کیلئے جھگڑنا۔ الضِیْزَن: قابل وثوق محافظ انسان کے بال بچے، شریک، پانی بھرتے ہوئے جھگڑنے والا۔

ضع: ضَعْضَع هُ: کو گرا کر زمین کے برابر کر دینا۔ تَضَعْضَعَ: ذلیل ہونا، فرمانبرداری کرنا۔ (کہتے ہیں: تَضَعْضَع به الدهرُ: زمانہ نے اُسے ذلیل کر دیا) کمزور ہونا، بیماری یا غم سے کمزور اور خفیف الجسم ہو جانا۔ ــــ مالُهُ: کا مال کم ہو جانا، تھوڑا ہو جانا۔ الضُعْضَع و الضُعْضَاع: ہر کمزور چیز، بے رائے و تدبیر آدمی۔ الضَعْضَعَة (مص): شدت، انکساری۔

ضَعْضَع ه: کو مسمار کرنا، تباہ کرنا، گرانا، کی اندر ہی اندر جڑیں کھوکھلی کرنا، کو کمزور کرنا۔ تَضَعْضَع: کمزور ہونا، روبتنزل ہونا، زوال میں آنا، برباد ہونا، شکستہ ہونا، فنا ہونا، کمزور یا کمزور تر ہونا، روبہ انحطاط ہونا، (تنظیم وغیرہ) کا ٹوٹنا، برخاست ہونا۔ ضَعْضَعَة: مسماری، جڑیں کھوکھلی کرنا، ضعف، ناتوانی، خرابی، صحت، ارادے کی کمزوری، ضعف ہمت، کمزوری۔ ضَعْضَعَة الكِبَر: ضعیفی، سٹھیا جانا، ٹھیاپا۔ مُتَضَعْضِع: شکستہ، زوال میں آیا ہوا، کمزور، ناتواں، فرمانبردار، منقاد، منکسر المزاج۔

صعط: ضَعَط ـَـ ضَعْطاً هُ: کو ذبح کرنا۔

ضعف: ا۔ ضَعَفَ ـَـ ضَعْفاً و ضُعْفاً و ضَعُفَ ـُـ ضَعَافَةً و ضَعَافِيَةً: کمزور ہونا، ناتواں ہونا۔ ضَعَّفَ هُ: کو کمزور کرنا۔ ــــ الحديثَ: حدیث (بات) کو ضعیف کی طرف منسوب کرنا۔ ـ و تَضَعَّفَ و استَضْعَفَ هُ: کو ضعیف پانا یا خیال کرنا۔ أَضْعَفَ هُ: کو کمزور کرنا۔ صفت مفعولی: مَضْعُوف: جب کہ قیاس کے مطابق مُضعَف ہونا چاہیئے، اسکی مثال یہ قول ہے: أَسْعَدَهُ الله: چنانچہ وہ شخص مسعود کہلاتا ہے نہ کہ مُسْعَد۔ ــــ الرجُل: کمزور جانوروں والا ہونا۔ الضَعْف: کمزوری، ناتوانی (عوام کے نزدیک) مرض۔ الضُعْف: کمزوری۔ الضَعَف: کمزوری، عقل اور رائے کی کمزوری۔ الضُعْفَان جمع ضَعَافی و الضُعُوف: کمزور۔ الضعیف جمع ضِعَاف و ضُعَفاء و ضَعَفَة و ضَعْفَى م ضعيفة: کمزور۔ ــ من الكلام: درجہ فصاحت سے گرا ہوا کلام۔ (عوام کے نزدیک): مریض۔ کہتے ہیں: هُوَ ضعِيف: یعنی وہ بیمار ہے۔ ارضٌ مُضَعَّفَةٌ: وہ زمین جہاں ہلکی بارش ہوئی ہو۔

۲۔ ضَعَفَ ـَـ ضَعْفاً القومَ: سے زیادہ ہونا، دوگنا یا کئی گنا ہو جانا۔ ـ الشیءَ: کو دو چند کرنا۔ ضَعَّفَ و ضاعَفَ و اَضْعَفَ هُ: کو دوگنا کرنا، دو چند کرنا۔ تَضَاعَفَ الشیءُ: دو چند ہونا۔ ضِعْفُ الشیء جمع أَضْعَاف: دوگنا، دو چند۔ لوگوں کا کہنا ہے: لك ضِعْفُهُ: تمہارے لئے اس کا دوگنا یا تین گنا یا اس سے بھی زیادہ ہے۔ یہ کہنا جائز ہے: هذا ضِعفُ هذا: یہ اس جتنا ہے۔ هذا ضعفاهُ: یہ اس کا دوگنا یا دو چند ہے۔ أضعافُ الكتاب: کتاب کی سطور کا درمیانی فاصلہ۔ الاضعاف من الجسد: جسم کے اعضاء یا ہڈیاں۔ مُضَاعَف: دو چند، دوگنا (کیا ہوا) کئی گنا کیا گیا۔ المُضَاعَفَةُ من الدروع: ایسی زرہ جس کے حلقے دہرے دہرے ہوں۔

ضَعُفَ ـُـ ضُعْفاً و ضَعْفاً: کمزور ہونا، یا ہو جانا، نرم و نازک ہونا، شکستہ ہونا یا ہو جانا، بے بس ہونا یا ہو جانا، نامرد ہونا یا ہو جانا، مردہ دل، پژمردہ ہونا یا ہو جانا، کم ہونا یا ہو جانا، گھٹنا یا گھٹ جانا۔ أَضعَفَ (ه/ ه/من): کو کمزور کرنا، لاغر کرنا، ناتواں بنانا، مضمحل کرنا، پر ضعف طاری کرنا۔ إستَضعَفَ ه: کو کمزور سمجھنا، کیساتھ تکبر سے پیش آنا۔ ضُعْف و ضَعْفُ الارادہ: ارادہ کی کمزوری۔ الضعف العصبی: اعصابی کمزوری۔ ضعف التناسل: نامردی۔ ضعيف الارادة: کمزوری ارادے والا۔ ضعيف العقل: کمزور دماغ والا۔ ضعيف القلب: کمزور دل۔ هذا الضعيف: یہ ناچیز (اظہار انکسار کے طور پر) مُسْتَضْعَف: جسے کمزور سمجھا گیا، مظلوم، مصیبت زدہ۔ ضَعَّفَ و ضَاعَفَ ه: کو دوگنا کرنا، شدید تر کرنا، کئی گنا کرنا۔ تَضَاعَفَ: دوگنا ہونا، دو چند ہونا، کئی گنا ہونا۔ ضِعف جمع اضعاف: دوگنا، دو چند، کئی گنا۔ مئة ضِعْفِهِ: کا سوگنا۔ ثلاثة اضعَافِهِ: کا تین گنا۔ أَضْعَاف اضعافه: کا کئی گنا۔ اضعافاً مضاعَفَة: کئی گنا، سوگنا۔ تضاعيف: تحریر کے ٹکڑے کا مضمون، مافیہ، متن، تہیں سطروں کے درمیان جگہ۔ فی تضاعيفه: کے اندر، پر مشتمل۔ مضاعفة: دوگنا یا کئی گنا ہونا یا کرنا۔ مضاعفات: (بیماری) کی پیچیدگیاں۔ تَضاعف: دوگنا یا کئی گنا ہونا۔ مُضَعَّف: دوگنا، کئی گنا۔ مُضَاعَف: دوگنا، کئی گنا۔

ضعل: ضَعِلَ ـَـ ضَعَلاً: ماں باپ کے آپس میں قریب النسب ہونے سے بچہ کا پتلے جسم والا ہونا۔

ضعا: ضَعَا ـُـ ضَعْوًا: چھپنا، پوشیدہ ہونا۔

ضغ: أَضَغَّتِ الارضُ: زمین کا سرسبز و شاداب ہونا۔ ـ القومُ: سرسبز باغ میں ہونا۔ إِضطَغَّتِ الارضُ: زمین کا سرسبز و شاداب ہونا۔ الضَغِيغ: سرسبزی، شادابی، تروتازگی۔ الضغيغة: سرسبز و شاداب باغ، آسودہ و خوش حال زندگی، پتلا گوندھا ہوا آٹا، مخلوط لوگوں کی جماعت۔

۲۔ ضَغْضَغَ الشيخُ اللقمةَ: بے دانت بوڑھے کا لقمہ کو چبانا، مسوڑھوں سے لقمہ چبانا۔ ــــ الرجُلُ: غیر واضح کلام کرنا۔ ـ الكلامَ: کلام کو زیادہ کرنا۔

ضغب: ا۔ ضَغَبَ ـَـ ضَغْبًا: بھیڑیے یا خرگوش کی طرح آواز نکالنا، ڈرانا۔ الضَغِيب و الضُغاب: خرگوش اور بھیڑیے کی آواز۔

۲۔ الضُغْبُوس جمع ضَغَابِيس (ح): لومڑی کا بچہ، کمزور آدمی۔

ضغث: ضَغَثَ ـَـ ضَغْثًا الحديثَ: گفتگو کو خلط ملط کرنا۔ ـ الشیءَ: کو جمع کرنا، اکٹھا کرنا۔ ـ الثوبَ: کپڑے کو دھوتے ہوئے اچھی طرح صاف نہ کرنا۔ ضَغَثَ النباتَ: سبزی کے مٹھے بنانا۔ أَضْغَثَ الحالِمُ الرؤيا: خواب دیکھنے والے کا اپنا خواب گڈمڈ کر کے بیان کرنا۔ إِضْطَغَثَ الحطبَ: لکڑیاں اکٹھی کرنا، جمع کرنا۔ الضِغْث جمع أَضغاث: سبز و خشک گھاس کا مٹھا۔ ـ من الخبر و الامر: گڈمڈ اور بے حقیقت خبر یا معاملہ۔ أَضغاثُ أَحلامٍ: گڈمڈ، غیر واضح خواب جن کی حقیقت بیان نہ کی جا سکے۔ اس سے مثل ہے: ضِغْثٌ على إبَّالة: مصیبت پر مصیبت، سر منڈاتے ہی اولے پڑے۔ كلام ضغثٌ و ضغثٌ: نامبارک کلام۔ التضغيث (مص): بارش جس سے زمین اور نباتات بھیگ جائیں۔

ضَغَثَ ـَـ ه: (قصہ) کو گڈمڈ کرنا۔ اضغاث الاحلام: گڈمڈ خواب۔ زادَ ضِغثًا على إبّاله: کسی چیز یا بات کو زیادہ خراب کر دینا۔

ضغط: ضغط ـَـ ضغطًا و اضغط هُ: بھینچنا، نچوڑنا، بھیڑ کرنا، دبانا، نئے ادباء اس فعل کو علی کے صلہ سے متعدی بناتے ہیں۔ اور ضغط ه کے بجائے ضغط علیہ کہتے ہیں۔ ضَاغَطَ ضِغَاطًا و مُضَاغَطَةً هُ: ایک دوسرے کو بھینچنا، تنگ کرنا۔ تَضَاغَطُوا: ایک دوسرے کو بھینچنا، تنگ کرنا۔ إِنضَغَطَ: مغلوب ہونا۔ إضتغط عَلَيه: قیاس کے مطابق اضطغط): پر سختی کرنا۔ الضُغْطَة: تنگی، مجبوری، سختی، بے آرامی۔ کہتے ہیں: اخذتَ فلانا ضغطة: تو نے اس پر سختی کی تاکہ اسے مشکلات

میں پھنسائے۔ الضغطة: اضطرار، تنگی، مصیبت، قہر۔ ضغطة القبر: قبر میں میت پر تنگی۔ الضاغط (فا): محافظ، نگہبان۔ الضاغوط: کابوس کی بیماری۔ الضغیط جمع ضغطی م ضغیطة: کمزور رائے والا۔ المضغط جمع مضاغط: پست زمین۔ المضغط: کمپریسر (compressor)۔

○ ضغط ۔ضغطا (ہ/ہ): کو دبانا، نچوڑنا۔ ـ (ہ): کو سکیڑنا۔ ـ علی: پر دباؤ ڈالنا، کو کچلنا، دبا دینا، روکنا، روک دینا، ممنوع قرار دینا، پچھاڑنا، زیر کرنا، پر بوجھ ڈالنا۔ انضغط: دبنا، نچڑنا، سکڑنا۔ ضغط: دباؤ، داب، تاکید، زور، کچلنا، امتناع، خاتمہ، وولٹیج voltage، کھچاؤ۔ الضغط الجوی: فضائی دباؤ۔ ضغط الدم و الضغط الدموی: بلڈ پریشر۔ ضغط الهواء: ہوا کا دباؤ۔ تحت ضغط الرأی العام: رائے عامہ کے دباؤ کے تحت۔ ضغطة: دباؤ۔ ضغوطیة: (ہوا کا) دباؤ۔ ضاغوط: کابوس۔ مضاغط هوائیة: کمپریسرز compressors۔ تضاغط: دباؤ، داب۔ انضغاط: دباؤ اور سکڑنے کی قابلیت۔ آلة ضاغطة: کمپریسر compressor۔ هواء مضغوط: سکڑی ہوئی ہوا compressed air۔

ضغم: ضغم ۔ضغما الشیء و به: کو دانتوں سے کاٹنا۔ کہتے ہیں: ضغمه ضغمة الأسد: اس نے اسے دانتوں سے خوب کاٹا۔ الضغامة: دانتوں سے کاٹ کر پھینکی ہوئی چیز۔ الضیغم جمع ضیاغم: دانتوں سے کاٹنے والا۔ و الضیغمی (ح): شیر۔

ضغن: ۱۔ضغن ۔ضغنا علیه: سے کینہ رکھنا۔ ضاغن ہ: سے کینہ رکھنا۔ تضاغن و اضطغن القوم: ایک دوسرے سے کینہ رکھنا۔ کہتے ہیں: اضطغن فلانٌ علی فلان ضغینةً: یعنی فلاں نے فلاں کے خلاف کینہ اپنے دل میں رکھا۔ الضغن جمع اضغان: کینہ۔ الضاغن و الضغن: کینہ ور۔ الضغینة جمع ضغائن: کینہ۔

۲۔ضغن ۔ضغنا الیه: کی طرف مائل ہونا، جھکنا۔ الضغن جمع اضغان: شوق، جھکاؤ، میلان، کجی۔ فرسٌ ضاغن: مٹھا گھوڑا جو بغیر مارے نہ چلے۔ فرس ضغن: مٹھا گھوڑا جو بغیر مارے نہ چلے۔ عودٌ ضغن: ٹیڑھی لکڑی۔

۳۔اضطغن ہ: کو بغل کے نیچے لینا۔ الضغن جمع اضغان: گود، بغل۔

۴۔الضغن جمع اضغان: جانب، پہاڑ کا پہلو۔

○ ضغن ۔ضغنا علی: کے خلاف بغض رکھنا، کینہ رکھنا، کے خلاف دل میں نفرت رکھنا، پر برہم ہونا۔ تضاغن: ایک دوسرے کے خلاف بغض و کینہ رکھنا۔ ضغن جمع اضغان و ضغینة جمع ضغائن: کینہ، بغض، عناد، بدباطنی، کینہ جوئی، بدخواہی، کسی کا برا چاہنا، دلی نفرت۔ ضغن: بغض پرور، کینہ جو، بدخواہ، کینہ ور، کینہ پرور، برا ماننے والا، برہم۔

ضغا: ۱۔ضغا ۔ضغوا المقامر: جواری کا خیانت کرنا۔

۲۔ضغا ۔ضغوا الیه: کی اطاعت اختیار کرنا، فرمانبرداری کرنا، کے آگے ذلیل ہونا۔ ـ ضغوا و ضغاءً السنور: بلی کا میاؤں میاؤں کرنا۔ تضاغی: بھوک یا مار سے اینٹھنا اور چلانا۔ الضغاء (مص): ذلیل آدمی کی آواز۔

ضفّ: ۱۔ضفّ ۔ضفا و ضففا القوم علی الماء و الطعام: پانی یا کھانے پر بھیڑ کرنا۔ ـ ضفا الشیء: چیز کو جمع کرنا، اکٹھا کرنا۔ تضافّ القوم: بھیڑ کرنا۔ الضفّة: جماعت۔ عینٌ ضفوف: بہت پانی والا چشمہ۔ الضفیف: کہتے ہیں: هو من لفیفنا و ضفیفنا: وہ ان لوگوں میں سے ہے، جن کی مصیبت کے وقت ہم انہیں اپنے ساتھ شامل کر لیتے ہیں۔ ماءٌ مضفوف: وہ پانی جس پر بہت بھیڑ لگے۔

۲۔ تضافّ القوم: کم مال والا ہونا۔ ضفّ الحال: بدحال، زبوں حال والا۔ الضفف: مال کی قلت، عیال کی کثرت، حاجت، کمزوری۔ الضفافة: بے عقل۔

۳۔الضفّة و الضِفّة جمع ضفاف: دریا کا کنارہ، سمندر کا ساحل۔ الضفف: کام میں جلد بازی۔

۴۔ضفضفة القوم: لوگوں کی جماعت، گروہ۔

○ ضفّة: بھیڑ، ہجوم، انبوہ، ازدحام، (لوگوں کا)۔ ضفف: غربت، افلاس، بے نوائی۔

ضفد: ۱۔ضفد ۔ضفدا ہ: کو تھپڑ مارنا۔

۲۔ضفدع الماء: پانی کا مینڈکوں والا ہونا۔ ـ الرجل: سکڑنا، کوز کرنا۔ الضفدع جمع ضفادع و ضفادی: (جو بہت کم مستعمل ہے) واحد ضفدعة (ح): مینڈک۔

○ ضفدع بشریّ: آبدوز سپاہی (frogman) (فوجی اصطلاح)

ضفر: ۱۔ضفر ۔ضفرا و ضفر الحبل: رسی بٹنا۔ ـ الشعر: بال گوندھنا۔ انضفر: گندھا ہوا ہونا، بٹا ہوا ہونا۔ کہتے ہیں: انضفر الحبلان: دو رسیاں آپس میں بٹ گئیں۔ الضفر (مص) جمع ضفور و اضفار: کجاوہ کا تنگ، گندھے ہوئے بالوں کی ایک لٹ یا زلف، ریت کا ایک بڑا تودہ۔ الضفار جمع ضفر: کجاوہ کا تنگ۔ الضفرة: ریت کا ایک بڑا تودہ یا ڈھیر۔ کنانة ضفرة: بھرا ہوا ترکش۔ الضفیر: گندھے ہوئے بالوں کی رسی، ساحل سمندر، کجاوہ کا تنگ۔ الضفیرة جمع ضفائر: زلف، کہتے ہیں: کنانةٌ ضفیرةٌ: بھرا ہوا ترکش۔

۲۔ضفر ۔ضفرا البناء: پتھروں سے عمارت کو بغیر چونے اور گارے کے بنانا۔

۳۔ضفر ۔ضفرا و ضفر الرجل: دوڑنے میں کودنا۔

۴۔ضفر ۔ضفرا و ضفر الدابة: جانور کے منہ میں لگام ڈالنا۔

۵۔ضافره علی الامر: کی کام میں مدد کرنا۔ تضافروا علی الامر: کام میں ایک دوسرے کی مدد کرنا، تعاون کرنا

○ ضفر ۔ضفرا ہ: (بالوں کو) گوندھنا، (بالوں کی) چوٹی کرنا، چٹیا کرنا۔ ـ ہ: کسی چیز کو گوندھنا، بٹنا، بل دے کر ایک کرنا۔ ـ ہ: (رسی) کو بٹنا۔ ضفر بمعنی ضفر۔ ضافره: کی مدد کرنا، کا ہاتھ بٹانا، کو مدد دینا، کی اعانت کرنا۔ تضافر علی: کچھ کرنے میں ایک دوسرے کی مدد کرنا۔ تضافر: مضبوطی سے بٹا ہوا ہونا، گندھا ہوا ہونا، مربوط ہونا، بندھا ہوا ہونا، جڑا ہوا ہونا (مع: کے ساتھ) (گواہی کا) مربوط ہونا۔ ضفر جمع ضفور: (زین کا) تنگ۔ ضفار جمع ضفر: (زین کا) تنگ۔ ضفیرة جمع ضفائر: چوٹی (گندھے ہوئے بال) بالوں کی لٹ، زلف، گیسو، کاکل، جھالر، کلابتون، لچھا، لڑ، گچھا۔

ضفز: ۱۔ضفز ۔ضفزا: کودنا، پھاندنا۔ ـ فلانا: کو دفع کرنا، کو ہاتھ پاؤں سے مارنا۔ ـ الفرس: گھوڑے کو لگام دینا۔ ـ البعیر: اونٹ کے منہ میں زبردستی لقمہ ڈالنا۔ اضطفزه: کے منہ میں اسکی کراہت کے باوجود لقمہ ڈالنا۔ الضفز: کچلا ہوا جو اونٹ کو بطور چارہ دیا جاتا ہے۔ الضفّاز: چغل خور۔ الضفیزة جمع ضفائز: بڑا لقمہ۔

ضفط: ۱۔ضفط ۔ضفطا ہ بالحبل: کو رسی سے مضبوط باندھنا، جکڑنا۔ الضافط (فا): قریب کا مسافر۔ الضافطة: الضافط کا مؤنث، لادو اونٹ، شتربان، رذیل لوگ۔ الضفّاط و الضفّط و الضفیط: شتربان، رذیل شخص۔

۲۔ضفط ۔ضفطا الرجل: اپنی حاجت پوری کرنا۔ ـ بسلحه: پاخانہ کرنا۔

۳۔ضفط ۔ضفاطة: ڈھیلے اور بڑے پیٹ والا ہونا۔ تضافط اللحم: گوشت کا گٹھا ہوا ہونا۔ الضفّاط

والضَفِط و الضفيط: بڑے پیٹ والا، ڈھیلا ڈھالا موٹا۔ الضَفَنَّط: ڈھیلا ڈھالا موٹا، بڑے پیٹ والا۔

۴۔ ضَفَطَ ۔ضَفَاطَةً: جاہل اور کمزور رائے والا ہونا۔ الضَفْطَه: جہالت ۔رائے کی کمزوری الضَفّاط و الضِفِطّ و الضَفِيط: بے وقوف۔

۵۔ الضافِطَة: رذیل لوگ۔ الضَفّاط و الضِفِطّ و الضَفِيط: بوجھل شخص۔ الضُفّاط: رذیل لوگ۔

ضفن: ۱۔ ضَفَنَ ۔ضَفْنًا إليه: کسی کے پاس جا کر بیٹھنا۔ ۔ بحاجته: اپنی ضرورت پوری کرنا۔ ۔ مع الضعيف: کمزور کے ساتھ آنا۔

۲۔ ضَفَنَ ۔ضَفْنًا برجله: لات مارنا۔ ۔ به الارضَ: کو زمین پر گرانا۔ ۔ فلانًا: کسی کے سرین پر لات مارنا۔

۳۔ ضَفَنَ ۔ضَفْنًا عليه: پر ظلم کرنا۔

۴۔ الضِفَنّ و الضِفَنّ: بے وقوف، چھوٹے قد والا موٹا۔

ضفا: ضَفَا ۔ضُفُوًّا الرأسُ: سر کا بہت بالوں والا ہونا۔ ۔ الحوضُ: حوض کا کناروں پر سے بہنا۔ ۔ الثوبُ: کپڑے کا لمبا چوڑا ہونا۔ صفت: ضَافٍ الضفا تثنيه ضفوان: پہلو، جانب۔ ضَفْوَةُ العيش: مرفہ الحالی۔ سرفہ حالی۔

○ ضَفَا ۔ضَفْوًا: وافر، کثیر، فراوان یا بہت ہونا کی افراط، کثرت یا بہتات ہونا، کناروں پر سے بہنا۔ أَضْفَى ه على: کو وافر مقدار میں کوئی چیز دینا یا کیلئے مختص کرنا، کو کوئی چیز دینا، کو کوئی چیز انعام دینا۔ ۔ على کو ه: کوئی چیز رکھنے دینا، کو کسی چیز کا مالک ہونے دینا، کو سے پُر کرنا۔ ۔ على ه: کو میں لپیٹنا، کو سے ڈھانپنا، کو پر پھیلانا۔ ضَفْوَة العيش: مطمئن اور آرام دہ زندگی۔ ضَافٍ: کثیر، وافر، فراوان، بہت، بافراط، لبریز، فراخ، کشادہ، مفصل، دور تک پھیلا ہوا، بہت، بڑا، پورا، جامع، مکمل۔

ضق: ضَقَّ ۔ضَقًّا: آواز نکالنا۔

ضك: ضَكَّ ۔ضَكًّا هُ: کو دبانا۔ ۔ الامرُ فلانًا: معاملہ کا کسی پر تنگ ہونا۔ ۔ هُ بالحُجَّة: کو دلیل سے مغلوب کرنا۔

ضكز: ضَكَزَ ۔ضَكْزًا هُ: کو سختی سے چھونا۔

ضكل: الضَكْل: تھوڑا پانی۔ الضَيْكَل جمع ضَيَاكِل و ضَيَاكِلَة: بڑے تن و توش کا آدمی، ننگا، برہنہ، فقیر۔ الأُضْكُل: ننگا۔

ضل: ۱۔ ضَلَّ ۔ضَلَالًا و ضَلَالَةً: کج راہ ہونا، دین سے پھرنا، حق یا راستہ سے ہٹنا، بھٹکنا صفت: ضالّ جمع ضُلّال و ضَالّون۔ ۔ الطريقَ اَوْ عنهُ: راستہ سے بھٹکنا۔ ۔ الشيءُ عنه: سے چیز کا ضائع ہونا اور جاتا رہنا۔ ۔ سعيُهُ: کوشش میں ناکام ہونا۔ ۔ الرجُلَ: کو بھول جانا۔ ضَلَّلَ تَضْلِيلًا و تَضْلالًا هُ: کو گمراہ کرنا، کو گمراہ کہنا۔ اَضَلَّ الشيءَ: کو ضائع کرنا۔ ۔ هُ اللّٰهُ: اللہ کا کسی کو گمراہ کرنا۔ ۔ فلانٌ فرسَهُ: کے گھوڑے کا بھاگ جانا اور اسے پتہ نہ لگنا کہ کہاں گیا۔ ۔ الشيءَ و الرجُلَ: کو گمراہ پانا۔ اسی سے ہے: اَتى قومَهُ فاضلهم: یعنی وہ اپنی قوم کے پاس آیا تو انہیں گمراہ پایا۔ تَضَالَّ: گمراہی کا دعوی کرنا۔ اِسْتَضَلَّ: گمراہ ہونے کو کہنا۔ الضَلّ و الضُلّ و الضَلال و الضلالَة: گمراہی، باطل۔ کہتے ہیں: هو ضُلّ بنُ ضُلٍّ او ضِلّ بنُ ضِلّ او ضُلّ اُضْلالٍ او ضِلّ اَضْلالٍ: وہ گمراہی میں منہمک ہے یا اس کے باپ کا پتہ نہیں کہ کون ہے یا اس میں کوئی بھلائی نہیں۔ الضَلَل: گمراہی، پتھروں کے نیچے یا درختوں کے مابین بہنے والا پانی جس کو دھوپ نہ پہنچتی ہو۔ الضَلّة: رہنمائی میں مہارت کہتے ہیں: دليلٌ بهِ ضُلَّة: وہ رہنمائی میں ماہر ہے۔ الضلّة ضلّ کا اسم مرہ، حیرت، نیکی یا برائی کی طلب میں سخت حیرت یا مدہوشی۔ الضِلّة: گمراہی کہتے ہیں: ذهب دمُه ضِلّةً: اس کا خون رائیگاں گیا۔ ذهب ضِلّةً: معلوم نہیں وہ کہاں گیا۔ هو تِبْعُ ضِلّة: وہ فریبی ہے، اس میں خیر و بھلائی کی کوئی چیز نہیں۔ هو يلومني ضِلّةً: وہ مجھے ملامت کرنے میں راہ راست پر نہیں۔ الضالّة جمع ضَوالّ: الضال کا مؤنث، وہ کھوئی ہوئی چیز جس کی تلاش کی جائے۔ الضَلُول: گمراہ۔ الضِلّيل: بہت زیادہ گمراہ۔ المَلِكُ الضِلّيل: زمانہ جاہلیت کے شاعر امرئ القیس کا لقب۔ الأُضْلُولَة جمع اَضَالِيل: غلطی، گمراہی۔ المَضَلّ: جس میں لوگ گمراہ ہوں۔ المُضِلّ (فا): سراب۔ المَضَلّة و المَضِلّة: گمراہی۔ ارضٌ مَضَلّة و مَضِلّة: وہ زمین جس میں راستہ بھول جائیں جمع میں ارضونٌ مَضَلّات کہتے ہیں: المُضَلَّل: بہت گمراہ، گمراہی کا بہت پیچھا کرنے والا، جس کو نیکی کی توفیق نہ ہو۔

۲۔ ضَلَّ ۔ضَلالًا و ضَلالَةً الشيءُ: چیز کا تلف ہونا۔ ۔ الرجلُ: آدمی کا مرکر مٹی اور ہڈیاں ہو جانا۔ اَضَلّ الشيءَ: کو ہلاک کرنا، دفن کرنا، غائب کرنا۔ الضَلّ و الضُلّ و الضلال و الضَلالَة: ہلاکت۔

○ ضَلَّ ۔ضَلالًا و ضَلالَةً: راستہ بھول جانا۔ ۔ ه/ عن: راستہ سے بھٹک جانا، بھٹکتے پھرنا۔ ۔ غلطی کرنا۔ ضل سعيه: کی کوشش کا بیکار، فضول یا لا حاصل ہونا۔ ضَلّل ه: کو غلط راہ پر لگانا، غلط خیال دلانا، سے غلطی کرانا، کو گمراہ کرنا، راہ سے بھٹکانا، کو بہکانا، سبز باغ دکھانا، دھوکا دینا، دغا دینا، فریب یا جُل دینا۔ ضَلّل نفسه: اپنے آپ کو بہکانا، سبز باغ دکھانا۔ أَضَلّ بمعنی ضَلّل نیز اَضَلّ ه ه: کو راستہ سے بھٹکانا۔ ۔ ه: کو ضائع ہونے دینا۔ ضُلّ: غلطی، خطا۔ ضَلال: راستہ سے بھٹکنا، حق سے بھٹکتے پھرنا، غلطی۔ ضَلالُ الألوان: رنگوں میں امتیاز سے عاری، رنگوں کا اندھا پن۔ ضَلالَه: غلطی گمراہی۔ اُضْلُوله جمع اضاليل: غلط عقیدہ، گمراہی، ضلالت، غلط طرز عمل۔ مَضَلّة: گمراہ ہونے کا موقع یا امکان۔ تضليل: غلط راہ پر لگانا، ڈالنا یا گمراہ کرنا، مغالطہ وسوسہ، توہم، دھوکا، فریب، دغابازی۔ ضالّ: راستے سے بھٹکنے والا، مارے مارے پھرنے والا، گم کردہ راہ، گمراہ، بھٹکا ہوا، گم گشتہ کھویا ہوا، برباد شدہ، غلط، غیر صحیح، نادرست، جھوٹا۔ ضالّة و ضالّة منشودة: مستقل جستجو کا مقصود، طویل عرصہ سے عزیز خواہش کا مقصد۔ مُضَلِّل: گمراہ کن، فریب دہ، پُرفریب مغالطہ آمیز۔ مُضِلّ: گمراہ کن، مغالطہ، میں ڈالنے والا، دھوکے میں ڈالنے والا۔

ضلع: ۱۔ ضَلَعَ ۔ضَلْعًا الرجُلَ: کی پسلی پر مارنا۔ ضَلُعَ ۔ضَلاعَةً: قوی اور مضبوط پسلیوں والا ہونا، صفت: ضَلِيع۔ ضَلِعَ ۔ضَلَعًا و ضِلَعًا الرجُلُ: شکم سیر یا سیراب ہونا۔ ضَلَّعَ الثوبَ: کپڑے پر پسلی کی شکل کی صورتیں بنانا۔ ۔ هُ: کو بوجھل کرنا۔ أضلع هُ: پر بوجھ ڈالنا۔ کہتے ہیں: فلانٌ اَضْلَعَتْهُ الخُطُوبُ: حوادث نے اس پر بوجھ ڈال دیا۔ تَضَلَّعَ: خوب شکم سیر یا سیراب ہونا۔ اسی سے ہے: تضلّع من العلوم: علوم سے وافر حصہ پانا۔ اِضْطَلَعَ: قوی اور مضبوط ہونا۔ ۔ بحمله: بوجھ لے کر کھڑا ہونا اور اس کی قوت رکھنا۔ الضِلَع جمع اَضْلُع و ضُلُوع و اضلاع (ع ا): پسلی (مونث ہے) مثلث یا تکون کا ایک ضلع۔ الضِلَع من البطيخ: خربوزے کی قاش۔ ضِلَع السِلق و نحوه: چقندر وغیرہ کے پتہ کی موٹی رگ۔ الضِلَع جمع اَضْلُع و ضُلُوع و اضلاع: پسلی، ابرو۔ ۔ من البطيخ: خربوزہ کی قاش۔ کہتے ہیں: هم عليَّ ضِلَعٌ جائرة: وہ دشمنی میں میرے خلاف متحد ہیں۔ الضَلَع: طاقت۔ الضِلَعَة بغل کی شکل، پہلو۔ الضِلَعة (ح): ایک قسم کی سبز رنگ اور چھوٹی ہڈی کی مچھلی۔ الأَضْلَع جمع ضُلْع: مضبوط موٹا آدمی۔ الضَلِيع جمع ضُلُع م ضَلِيعَة: مضبوط،

أُطْبِقَ علىٰ يدى اس نے میرا ہاتھ دبایا۔ تَطَبَّقَ: ڈھک جانا یا بند ہوجانا۔ اِنْطَبَقَ بمعنی تَطبق نیز، اِنطبق علی پر لاگو، چسپاں یا منطبق ہونا۔ ـــ علی کی ضرورتوں کے لئے کافی ہونا، کے لئے موزوں ہونا، کوراس آنا، کو پھبنا، سجنا، اچھا لگنا۔ ـــ علی پر صادق آنا، کے مطابق، موافق یا ہم آہنگ ہونا، کے برابر ہونا، کا جوڑ ہونا۔ طِبْق: کے مطابق، کے مماثل، مساوی۔ طِبْقًا لِ: کے مطابق، کے مماثل۔ صورةٌ طِبق الاصل: صحیح نقل، ہو بہو نقل (Exact replica , true copy) طَبَق جمع اطباق: ڈھکنا، پلیٹ، ڈش، اتھلا پیالہ (گول) ٹرے، کشتی یا طشت (جن پر مشروبات وما کولات وغیرہ رکھ کر پیش کئے جاتے ہیں) خاکستر دان جمع اطباق نیز طباق: تر، پرت، طبقہ، متوازی قطار جمع طِباق: ڈھیر، بڑی مقدار۔ أطباقٌ طائرةٌ: اڑن طشتریاں۔ یـدٌ طَبـقة: بند ہاتھ۔ طَبَقَة جمع طَبَقات: زمین، ہوا، معاشرہ وغیرہ کا طبقہ، عمارت کی منزل (ہم مرتبہ لوگوں کا) طبقہ، قسم، زمرہ، درجہ، نسل، پود۔ الطبقة الطُخرُورِيَّة: بالائی کرہ ہوائی، بالائی فضا (strato-sphere) الطبقات النجسه: ناپاک ذاتیں نجس ذاتیں۔ الطبقة المتوسطة: متوسط طبقہ۔ حربُ الطبقات: طبقاتی کشمکش، علم طبقاتِ الارض: ارضیات۔ معدود في الطبقة الثالثة: تیسرے درجہ کا سمجھا جانے والا۔ طابق جمع طوابق: بڑی پختہ اینٹیں، منزل Floor, storey (عمارت کی) الطابق الارضی: گراؤنڈ فلور۔ طاباق جمع طوابیق: بڑی اور پختہ اینٹیں۔ تطبیق: تصرف، تطابق، تطبیق، انضباط، ہم آہنگی، انطباق، لاگو ہونا، چسپاں ہونا۔ تطبیقی: عملی، عملی مقاصد، مقاصد پورے کرنے والا۔ علوم تطبیقیة: عملی علوم۔ طَبَاق و طُبَاق: تمباکو۔

طبل: ۱- طَبَلَ ـُ طَبْلاً: ڈھول بجانا۔ طَبَّلَ: ڈھول بجانا۔ ـــ في المشي عند العامة: چلنے میں تھک جانا، تھکا ماندہ ہوجانا۔ صحیح لفظ بَلَّطَ ہے۔ الطَبْل جمع طُبُول و أطبال: (مو) ڈھول، یک طرفہ یا دوطرفہ۔ الطُبَيْلَة: ڈھولکی۔ الطَبَّال: ڈھول والا، ڈھول بجانے والا۔ الطبالة: ڈھول بجانے کا پیشہ۔ الطَبْلِيَّة جمع طَبْلِيَّات: چھوٹا گول میز۔

۲- الطبلية جمع طبليات: پول ٹیکس۔

○ طَبَّـلَ لِ: کے لئے ڈھول بجانا یعنی کسی کی مہم میں حصہ لینا، کا، کے لئے پروپیگنڈا کرنا۔ طَبْلَةُ الأُذُن: کان کا ڈھول، کان کی جھلی۔ طَبْلَة جمع طَبَلات و طَبْل قفل، تالا۔ طَبْلي: ڈھول کی شکل کا۔ مُطَبَّل: بھیگی ہوئی، سیم سیلی، مرطوب (زمین)۔ طَبْلَة جمع طبلات میز۔ طَبْلِيَّة جمع طَبْليات و طَبالي: نیچی اور گول میز، انجن موڑنے والا چکر۔ ٹرے، چوبی کشتی یا طشت۔

طبن: ۱- طَبَنَ ـِ طَبْنًا النارَ: آگ کو دبا دینا تا کہ بجھ نہ جائے۔ طابَنَ الحَفِيرَةَ: گڑھا گہرا کرنا۔ اِطْبَأَنَّ اِطْبِئْنانًا بالمكان: کسی جگہ میں اطمینان پانا۔ الطابُون: گڑھا جس میں آگ محفوظ رکھی جاتی ہے۔

۲- طَبِنَ ـَ طَبَنًا و طَبُنَ ـُ طَبْنًا و طَبانَةً و طَبانِيَةً و طُبُونَةً الشيءَ وللشيءِ: میں ماہر ہونا، ہوشیار ہونا، صفت طَبِن و طابِن۔ طابَنَ هُ: کے موافق ہونا۔ الطِبْنَة جمع طِبَن: زیرکی، ہوشیاری۔

۳- الطَبْن جمع طُبْن: مردار جو گدھوں اور درندوں کا شکار کرنے کے لئے بطور چارہ کام میں لایا جائے، عربوں کا ایک کھیل۔ والطَبَن: بڑی بھیڑ کہا جاتا ہے۔ أيُّ الطَبْن هو: وہ کون آدمی ہے؟ الطُبْن: (مو) بانسری، ستارہ، سارنگی۔ و ـ الطُبَن: مردار جس کو گدھوں اور درندوں کے لئے چارہ بنایا جائے، عربوں کا ایک کھیل۔ ـــ و الطِبْن: گھر، ہوا کا لایا ہوا کوڑا کرکٹ اور جلانے کی لکڑیاں وغیرہ۔ جمع طُبْن: مردار جسے گدھوں اور درندوں کے شکار کے لئے چارا بنایا جائے، عربوں کا ایک کھیل۔ الطُبْنَة جمع طُبَن: بانسری کی آواز، ایک کھیل۔

۴- الطَبَنْجَة جمع طبنجات: طمنچہ (ترکی لفظ)

○ طَبِنَ ـَ طَبَنًا: ہوشیار ہونا، ذہین ہونا، سمجھدار ہونا۔ طَبِن: ہوشیار، ذہین، سمجھدار۔ طابُونَة (طَبُونة) جمع طابونات: ایک چھوٹا، مرتبان کی شکل کا زمین میں گاڑا ہوا تنور، بیکری۔ طَبَّان جمع طَبّانات: (پہیے کا) ٹائر۔ طَبَنْجَة جمع طبنجات: پستول

طبا: طَبَا ـُ طَبْوًا و اطَّبَى اِطِّبَاءً هُ: کو پکارنا، بلانا۔

طبی: ۱- طَبَى ـِ طَبْيًا هُ: کو آگے سے کھینچنا۔ ـــ هُ اليه: کو اپنے پاس بلانا۔ ـــ هُ عنه: کو اپنے سے دور کرنا۔ أَطْبَى اطباءً هُ: کو بلانا، پکارنا۔

۲- طَبِيَ تَطْبَى طَبًى ت الناقةُ: اونٹنی کا ڈھیلے تھنوں والی ہونا۔ الطِّبْي و الطُّبْي (ع ا) الأطباء: کا واحد، درندے، یا سم دار یا کھر دار، جانور کا پستان۔ الطَبْواء و الطَبِيَة من النوق: ڈھیلے تھنوں والی اونٹنی۔

طثّ: طَثَّ ـُ طَثًّا الشيءَ: کو ہاتھ یا پاؤں سے مار کر اسکی جگہ سے ہٹانا۔ الطَثّ: (مص) بچوں کا ایک کھیل جس میں گول لکڑی کو پھینکتے ہیں، اس گول لکڑی کو مِطَثّة کہتے ہیں۔

طثر: طَثَرَ ـُ طَثْرًا و طُثُورًا و طَثَرَ اللبنُ: دودھ کا بالائی والا ہونا۔ صفت طاثِر۔ أَطْثَرَ الشيءَ: کو زیادہ کرنا۔ الطَثْرة: بالائی، کیچڑ، کائی، غلیظ پانی، وسعتِ عیش، بھیڑ کی اون۔

طجن: طَجَنَ ـُ طَجْنًا و طَجَّنَ الشيءَ: کو بھوننا۔ الطاجِن و الطَيْجَن جمع طَياجِن و طَواجِن: کڑاہی (یونانی لفظ) المُطَجَّن (ط): کڑاہی میں بھنا ہوا۔

○ طاجن جمع طَواجن: فرائی پان، مٹی کا اتھلا برتن۔

طح: ۱- طَحَّ ـُ طَحًّا هُ: کو پھیلانا۔ اِنْطَحَّ: پھیلنا۔ الطُحُح: کھرچنین۔ الطَحّان: پھیلی ہوئی زمین۔

۲- اطَحَّ هُ: کو گرانا، پھینکنا۔

۳- طَحْطَحَ هُ: کو توڑنا، ـــ القومَ و بالقوم: قوم کو متفرق کرنا، ہلاک کرنا۔ ـــ مالَه: مال کو بکھیرنا۔ ـــ الرجُلُ: ہلکی ہنسی ہنسنا۔ تَطَحْطَحَ: ٹوٹنا، بکھرنا۔

طحر: ۱- طَحَرَ ـَ طَحْرًا و طُحُورًا ت العينُ قذاها: آنکھ کا خس و خاشاک کو نکال پھینکنا صفت طَحُور۔ طَحَرَت الريحُ السحابَ: ہوا کا بادل کو اڑا لے جانا۔ الطَحْر و الطَحَر: پتلا متفرق بادل۔ ـــ الطَحْرة و الطِحْرِية: بادل کا ٹکڑا۔ الطَحُور: جلد باز۔ ـــ والمِطْحَر من القسي: تیر دور پھینکنے والی کمان۔ الطُحْرُور جمع طَحارير: بادل کا ٹکڑا۔ الطَحارير: یا بادل کے ٹکڑے۔

۲- طَحَرَ ـِ طَحْرًا و طَحِيرًا و طُحارًا: ٹھنڈی سانس لینا۔ آہ نکالنا۔ الطُحار: آہ۔

۳- طَحْرَبَ: دوڑ کے بھاگ نکلنا۔ القِربةَ: مشک بھرنا۔ الطِحْرِب: کوڑا کرکٹ۔ الطِحْرِبَة: بادل یا کپڑے کا ٹکڑا۔ (طاء وراء پر تینوں اعراب کے ساتھ)

طحل: ۱- طَحَلَ ـَ طَحْلاً هُ: کی تلی پر مارنا۔ طَحِلَ ـَ طَحَلاً و طَحْلاً: کی تلی کا بڑھ جانا۔ طُحِلَ طَحْلاً: تلی کی شکایت ہونا۔ صفت مَطْحُول۔ الطِحال جمع أَطْحِلَة و طُحُل و طِحالات (ج ۱) تلی۔ الطُحال (طب) تلی کی بیماری۔ الطَحِل: بڑی تلی والا۔

۲- طَحَلَ ـَ طَحْلاً الاناءَ: برتن کو بھر دینا۔ الطَحِل: بھرا ہوا، غضبناک۔

۳- طَحِلَ ـَ طَحَلاً و طَحَالاً الماءُ: پانی کا خراب ہو جانا۔ الطَحِل: کائی والا پانی۔

۴- الطُحْل عند العامة: باریک تنکے وغیرہ۔ فصیح الحَثَا ہے۔ الطُحْلَة: خاکستری رنگ۔ الأَطْحَل م طَحْلاءُ جمع طُحْل: خاکستری رنگ کا۔

۵- طَحْلَبَ الماءُ: پانی کا کائی والا ہونا۔ صفت مُطَحْلَب

و مُطحُلِب - ت الارضُ: زمین کا سرسبز ہونا۔
الطُحلَب و الطُحلُب و الطِحلِب(ن): کائی۔
الطُحلُبة کہا جاتا ہے۔ مَا عَلَيهِ طِحلُبَةٌ: اس پر
کوئی بال نہیں۔
۲۔ طَحلَبَ الرجُلَ: کو قتل کرڈالنا۔
○ طُحل و طَحَل: تلچھٹ، درد، گار۔ طِحال جمع
طحالات و طُحُل: تلی۔ طُحال ورم طحال، تلی کا
ورم۔ مَطحُول: بیمار تلی والا، تلی کا مریض۔ طُحلُب:
اسم جنس واحد طُحلُبة جمع طحالِب کائی۔
طَحَمَ - طَحمةً علیه: پر کودنا، حملہ کرنا، (عوام کے کلام
سے متعلق ہے قحم کی تحریف بھی ہوسکتا ہے۔ الطُحمَة
و الطَحمَة و الطِحمَة من الناس لوگوں کی جماعت۔
من السیل سیلاب کا زور۔ من اللیل رات کی
بہت تاریکی۔ الطُحمَة سخت جنگجو، بہت سے اونٹ۔
الطَحوم: تیز بہنے والا دریا۔ المَطحُوم: بھرا ہوا۔
طحن ۱۔ طَحَنَ - طَحناً و طَحَنَ البُرَّ: گیہوں پیسنا۔
المنیةُ القومَ: موت کا لوگوں کو ہلاک کرنا۔ تطَحَّنَ:
پسنا۔ الطِحن و الطَحِین: آٹا۔ الطاحِنة جمع
طواحِن طاحن کا مونث۔ داڑھ۔ الطَحّان: آٹا پیسنے
والا، آٹا بیچنے والا۔ الطِحانة: آٹا پیسنے کا پیشہ۔ الطاحُون
و الطاحُونة جمع طواحین: چکی، پیسنے کی جگہ۔
الطَحُون و الطَحّانة: جنگ، بڑا لشکر، بہت سے
اونٹ۔ المِطحَنة جمع مطاحِن: چکی، خواہ پانی سے
چلتی ہو یا ہوا سے یا سٹیم سے۔ المَطحَنة جمع مَطاحِن
پیسنے کی جگہ۔
۲۔ طَحَنَ - طَحَنَاتِ الافعی: سانپ کا کنڈلی مارنا۔
صفت مِطحان۔
○ طَحَنَ - طَحناه/ ہ: کو کچل ڈالنا، تباہ کردینا، برباد
کردینا۔ ہ: کو تھکا دینا (عمر یا سالوں کا) کی جان لینا۔
تطاحَنَ: ایک دوسرے سے لڑنا، جھگڑنا، تو تو میں میں
کرنا، مخالف یا معاند ہونا، ایک دوسرے سے متصادم
ہونا، باہم گرآویزاں ہونا، اختلاف رائے رکھنا۔
طِحن و طحین: آٹا، موٹا آٹا۔ طحینی: آٹے کا
سا، خشک سا، آٹے دار۔ طحینیة: تل، آٹے اور چینی
سے بنی ہوئی ایک مٹھائی۔ طحینة: تلوں کے تیل سے
بنی ہوئی گاڑھی چٹنی، سلاد اور سبزیوں کے ساتھ پیش کی
جاتی ہے۔ طاحُونة الهوا: ہوا چکی۔ مِطحَنة جمع
مطاحِن: چکی، گرائنڈر۔ مَطحَنة جمع مَطاحِن: آٹا
مل۔ طاحِن: ڈاڑھ، گرائنڈر۔ طاحِنة: داڑھ،
گرائنڈر۔
طحا: ۱۔ طَحَا - طُحُواً: دور ہونا، ہلاک ہونا۔ - الشیءَ:
کو ہٹانا۔ - بالکرة: گیند پھینکنا۔ — القومَ: ایک
دوسرے کو ہٹانا۔ - الرجُلُ: ملک میں سفر کرنا، کہتے
ہیں۔ طحابه همُّهُ: غموں نے اسے بے چین کردیا۔
۲۔ طَحَا - طَحواً: لیٹ جانا۔ - الشیءَ: کو پھیلا دینا، لمبا
کرنا۔ الشیءُ: پھیل جانا، لمبا ہونا۔ - بفلان شحمُهُ:
فربہ ہونا۔ الطَحا: چپٹی زمین۔ الطاحِی (فا): پھیلا
ہوا، بڑی بھیڑ۔ مَظلَّة طاحِیَة و مَطحُوَّة و مَطحِیَّة:
چھتر، بڑی چھتری، سائبان، شامیانہ۔ بقلةٌ مُطحّیَةٌ:
دور تک پھیلا ہوا گھاس پھوس، سبزہ زار۔
۳۔ طَحَا - طَحواً القمرُ: چاند کا روشن ہونا۔ الطاحِی
(فا): بلند۔
طحی: طَحی - طَحیاً الشیءَ: کو پھیلانا۔ —
الرجُلُ: لیٹنا۔ الطَحیَة: بادل کا ٹکڑا۔
طخ: طَخَّ - طَخّاً: ترش رو اور بدخلق ہونا۔ - الشیءَ: کو
پھینکنا، دور کرنا۔ المِطخَّة: بچوں کے کھیل کی لکڑی۔
۲۔ طَخطَخَ الشیءَ: کو برابر کرنا، کو ایک دوسرے سے
ملانا۔ - اللیلُ: رات کا تاریک کرنا۔ تطخطخ
السحابُ: بادل کا باہم مل کر برابر ہونا۔ اللیلُ: رات
کا تاریک ہونا۔ الطَخطاخ: گھرا ہوا بادل۔ الطُخاطِخ:
تاریکی۔
۳۔ الطَخطاخ: بدخلق
طخش: طَخِشَ - طَخَشاً و طَخشَاتِ العینُ: آنکھ کا
بے نور ہونا۔
○ الطبقة الطَخرُوریةُ: بالائی کرہ ہوا، بالائی فضا۔
طخم: طَخَمَ - طَخماً و طَخَمَ - طَخامةً: تکبر کرنا۔
اِطخَمَّ اللحمُ: گوشت کا خشک ہو کر سیاہی مائل ہو
جانا۔ الطُخمَة: بکریوں کا گلہ۔ الطُخمَة: ناک کی
چوٹی کی سیاہی۔ الأطخم: جانور یا آدمی کے ناک کا
اگلا حصہ۔ و الطَخِیم: خشک گوشت۔
طخا: ۱۔ طَخَا - طُخُواً و طُخُوّاً اللیلُ: رات کا
تاریک ہو جانا۔ الطَخاء: بلند بادل، دل کی گھبراہٹ۔
الطُخیَة و الطَخیَة و الطِخیَة: تاریکی، بادل کا
ٹکڑا۔ الطَخواء و الطخیاء من اللیالی: تاریک
رات۔ الطاخیة: سخت اندھیرا۔
۲۔ الطَخیَة جمع طَخیُون: بے وقوف۔
طرّ: ۱۔ طَرَّ - طَرّاً الماشیة: جانوروں کو زور سے ہانکنا۔
الابلَ: اونٹوں کو اطراف سے جمع کرنا۔ — فلاناً: کو
نکال دینا، کو تھپڑ مارنا۔ اُطرَّهُ: کو دھتکار دینا۔ ہ علی
الامر: کو کسی کام پر ابھارنا، اکسانا۔
۲۔ طَرَّ - طَرّاً القومَ: لوگوں کے پاس سے گزرنا۔ طُرّاً
کہتے ہیں۔ جاءوا طُرّاً: وہ سب کے سب آئے
(حال ہونے کی وجہ سے منصوب ہے)
۳۔ طَرَّ - طَرّاً السِکِّینَ: چھری تیز کرنا۔ — البنیانَ:
عمارت کی مرمت کرنا۔ الحوضَ: حوض کو لیپنا۔ سنانٌ
طَرِیر: تیز نیزہ۔
۴۔ طَرَّ - طُرّاً الشیءَ: کو کاٹنا۔ — الثوبَ: کپڑا
پھاڑنا۔ - ت الابلُ الجبالَ: اونٹوں کا پہاڑ کو طے کرنا۔
- المالَ: مال چھین لینا۔ اسی سے ہے طَرَّ عَقلَهُ: اس
نے اس کی عقل چھین لی۔ طَرَّرَتِ الجاریةُ: لڑکی کا
اپنے پیشانی کے بال سنوارنا۔ اَطرَّهُ: کو کاٹنا۔ الطُرُّ
جمع اَطرار: طرف، کنارہ کہا جاتا ہے: هو یحمی
أطرارَ البلاد: وہ ملک کے اطراف کا دفاع کرتا
ہے۔ الطُرَّة جمع طُرّات و طُرَر و طِرار و أطرار:
پیشانی کے بال۔ پیشانی، کپڑے کا نقش ونگار، ہر چیز کا
کنارہ اور طرف، کتاب کا حاشیہ، نہر یا وادی کا کنارہ،
بادل کا لمبا ٹکڑا۔ الطَرّار: جیب تراش، جیب کترا۔
۵۔ طَرَّ - طَرّاً و طُرُوراً تِ یدُهُ: کے ہاتھ کا گر جانا۔
الرجُلُ من السطح: چھت سے گر جانا۔ اطرَّهُ: کو گرا
دینا۔
۶۔ طَرَّ - طَرّاً و طُرُوراً الشاربُ او النباتُ: مونچھ یا
پودے کا اگنا۔ - ت النجومُ: ستاروں کا روشن ہونا۔
الطَرَّة: طَرَّ کا اسم مرۃ۔ غلامٌ طارٌّ او طریرٌ: لڑکا
جس کی مونچھیں نکل آئی ہوں۔
۷۔ الطَرَّة: کولہا۔ الطُرَّة: طُغرا (صحیح لفظ طُغراء ہے)
الطِرّیان: طباق، سینی۔ غضبٌ مُطِرّ: بے موقعہ کا
غصہ، بے محل کا غصہ۔ المُطِرَّة: عادت۔
○ طَرَّ - طَرّاً و طرُوراً ہ: کو تیز کرنا، سان پر لگانا۔ طَرَّ
(مونچھوں، بالوں کا) اُگنا۔ طُرّاً: سب ملا کر، کل
بحیثیت مجموعی، سب کے سب بلا استثناء۔ طُرَّة جمع
طُرَر: پیشانی کے بال، گانٹھوں والا کپڑا یا رومال (سر
پر باندھنے کا) طَرّار جمع طَرّارة: طنبور یا دف بجانے
والا، ٹھگ، دھوکے باز، بدذات۔
طرأ: ۱۔ طَرَأَ - طَرءاً و طُرُوءاً علیهم: دور سے اور
اچانک کسی کے پاس آجانا۔ کہا جاتا ہے: طرأ علیَّ
هم لا اطیقه: اچانک مجھے ایسے غم نے آلیا جو نا قابل
برداشت ہے۔ الطارِئُ (فا) جمع طُرّاء و طُرَاء:
اجنبی، غیر حقیقی، نقلی۔ الطارِئة جمع طَوارِئ و طارِئات
الطارئ کا مونث۔ مصیبت، وہ لوگ جو کسی شہر میں
رہتے ہوں مگر ملک کے باشندے نہ ہوں۔ غیر ملکی
لوگوں کی بستی۔ الطُرآن: ناپسندیدہ غیر معلوم بات۔
کہتے ہیں۔ حمام طُرآنی: کبوتر جس کے متعلق پتہ نہ
کہ کہاں سے آیا ہے۔ کلامٌ طرانی: تہذیب سے گرا

ہوا کلام۔

۲- طَرُؤَ - طَرَاءَۃً و طِرَاءً النباتُ و نحوہ: نباتات کا تروتازہ ہونا صفت طَرِیٌّ

۳- أطرَأَہٗ: کی بہت تعریف کرنا۔

۴- الطُرآن: راستہ- طُرَأۃُ السیل: سیلاب کا ریلا۔

ⓒ طَرَأَ - طَرْأً و طُرُوءً اعلیٰ: پر اچانک آپڑنا، ٹوٹ پڑنا، کو اچانک آلینا، پر واقع ہونا، پڑنا، کو پیش آنا، علی/ل کو کا خیال آنا- طَرَأَتْ علیہ فِکرَۃٌ: اسے ایک خیال سوجھا- لم یطرأ علی الحالة تبَدُّلٌ یُذکَر: صورت حال میں کوئی قابل ذکر تبدیلی نہیں آئی یعنی صورت حال تقریبا پوری طرح جوں کی توں رہی۔ أَطْرَأہ: کی تعریف کرنا، کی تعریف کے پل باندھنا۔ طَرِیّ: تروتازہ، نیا طَارِئ: اجنبی، غیر متعلق، بیرونی، خارجی، غیر معمولی، اتفاقی، ناگہانی، غیر ارادی، نا متوقع، ہنگامی، غیر متوقع، اچانک آنے والی تبدیلی، یا نیا عنصر، غیر متوقع ملاقاتی، اچانک ہلچل، جوش، تحریک، لہر، ترنگ- طَارِئَۃ جمع طَوَارِئ: غیر متوقع واقعہ، حالات، اتفاق، نیا عنصر یا پیش رفت، واقعہ، حادثہ- حَالَةُ الطوارئ: ہنگامی حالت- طُرآنی: غیر معروف اصل کا، جنگلی- طَرَابُلُس: طرابلس الشام: لبنان کا طرابلس- طرابلس الغرب: لیبیا کا طرابلس

طرب: ۱- طَرِبَ - طَرَبًا: خوشی یا غم سے جھومنا صفت طَرِبٌ - طَرَّبَ: گانا۔ __ ہٗ: کو خوشی پر برانگیختہ کرنا۔ __ فی صوتہ: خوش الحانی سے آواز بلند کرنا، سر نکالنا۔ أَطْرَبَ و تَطَرَّبَ ہٗ: کو خوشی پر برانگیختہ کرنا- اِسْتَطْرَبَ: بہت خوش ہونا- فلانًا: اسے خوش ہونے کو کہنا- الابلَ: حدی سے اونٹوں کو اکسانا- الطَرُوب و المِطْرَاب و المِطْرَابَة: بہت خوش و خرم- المُطْرِب: گانے والا، گویا، گلوکار، نغمہ گر، موسیقار۔

۲- طَرَّبَ عن الطریق: راستہ سے ہٹنا- المَطْرَب و المَطْرَبۃ جمع مَطارِب: تنگ راستہ- المَطارِب: متفرق راستے۔

۳- الطِرْبال جمع طَرَابیل: ہر بلند عمارت دور سے نظر آنے والا اجھنڈا، پہاڑ کی بڑی چٹان- طَرَابِیلُ الشام: شام کے گرجے- الطِرْبِیل جمع طَرَابِیل: کاٹنے کی مشین۔

۴- الطَرْبُون: تروتازہ شاخ/ٹہنی (سریانی لفظ)

ⓒ طَرِبَ - طَرَبًا: خوشی یا غم سے جھولنا یا ہلنے لگنا، خوش ہونا، مسرور یا محظوظ ہونا، بہت خوش ہونا، خوشی میں پھولے نہ سمانا- طَرَّبَ ہٗ: کو خوش کرنا، مسرور یا محظوظ کرنا، وجد میں لانا، پر کیفیت طاری کرنا، کو پسند آنا، کی تسکین کرنا، __: گانا، گیت گانا، گنگنانا- أَطْرَبَ ہٗ: کو خوش کرنا، خوشی سے بھر دینا، وجد میں لانا، پر کیفیت طاری کرنا، کو پسند آنا، کی تسکین کرنا۔ __: گانا، گیت گانا۔ __ ہٗ: کے لئے نغمہ یا گیت گانا- الطَرَب: جمع أَطْرَاب: خوشی، سرور، بے حد خوشی، وجد، تفریح، کھیل، موسیقی وغیرہ کے ذریعہ تفریح- آلة الطرب: موسیقی کا آلہ- طَرِب جمع طِراب: خوشی یا غم سے جھومنے یا ہلنے والا، متاثر، خوش، وجد میں آیا ہوا، جس پر کیفیت طاری ہو، مسحور، سحر زدہ- طَروب: خوش، زندہ، دل، ہنس مکھ، خوش و خرم، شاداں و فرحان، بشاش، شگفتہ مزاج- أَطْرَب: زیادہ خوش، اچھی موسیقی پیدا کرنے والا، بہتر موسیقار، زیادہ سریلا- اِطْرَاب: خوشی، مسرت، حظ، لطف، مزا، تفریح- مُطْرِب: مسرت بخش، راحت بخش، وجد آفریں، دل خوش کن پسندیدہ، مرغوب، مطبوع، دلچسپ، سریلا، موسیقار۔ گلوکار، گانے والا، گویا۔ مُغَنِّی- مُطْرِبَة: گانے والی، مغنیہ- طَرْبِیزَة: میز- طربوش: ترکی ٹوپی جمع طرابیش، طرابیشی: ترکی ٹوپیوں کا تاجر، سوداگر- مُطَرْبَش: ترکی ٹوپی پہننے والا- مُتَطَرْبِش: ترکی ٹوپی پہننے والا، سفید کالر طبقہ کارکن، تعلیم یافتہ (متوسط طبقہ کا۔)

طرح: ۱- طَرَحَ - طَرْحًا الشيءَ و بالشيءِ: چیز کو پھینکنا یا پھینک دینا۔ __ ہٗ عنه: کو سے دور کر دینا کہا جاتا ہے: طَرَحَت النوی بفلان کُلَّ مطرح: فاصلہ نے فلاں شخص کو دور کر دیا- طَرَحَتْهُ النوی مَطارِحَها: سفروں نے اسے ادھر ادھر موڑا- الثوبَ علیہ: پر کپڑا ڈالنا یا رکھنا- __ت الأنثی: عورت کا حمل گرانا- الحاسبُ: حساب کرنے والے کا کسی عدد کو اس سے بڑے عدد سے تفریق کرنا- طَرَّحَ: طرح کا مبالغہ کہا جاتا ہے- طَرَّحَ الشيءَ: چیز کو پھینکنا، پھینک دینا- بہ السفرُ الی ناحیة کذا: سفر نے کسی کو کسی علاقہ میں جا پھینکنا، پٹخنا- الانثی: عورت کا حمل گروانا- اِطَّرَحَ ہٗ: کو پھینک دینا، دور کر دینا۔ الطِرْح: ڈالا ہوا، پھینکا ہوا، ادھورا گرا ہوا بچہ- الطَرَح: (مص) و الطَرَاح و الطُروح: دور کی جگہ- الطَرْحَة: اسم مرۃ، ایک بار پھینکنا، ایک سبز رنگ کی چادر- عند العامة: اوڑھنی- الطُرْح: ڈالا ہوا، پھینکا ہوا- الطَرَّاحَة: گدا (عام زبان میں) الطَرِیح جمع طَرْحَی: ڈالا ہوا، پھینکا ہوا- المَطْرَح جمع مَطارِح: پھینکنے کی جگہ، بچھانے کی جگہ، کہا جاتا ہے: ما طَرَحَتْ هذا المَطْرَح: جس حالت میں تو ہے اس میں تجھے کسی چیز نے پھینکا- طَرْفٌ مِطْرَحٌ: تیز نظر۔ المُطَّرَح (مفعول) قولٌ مُطَّرَح: ناقابل التفات بات، قول۔

۲- طَرَحَ - طَرْحًا علیه مسألةً: کے سامنے مسئلہ پیش کرنا- طَارَحَ مُطَارَحَةً الکلامَ او الشِعْرَ او الغناءَ: سے کلام یا شعر یا گانے میں مقابلہ کرنا۔ تَطَارَحَ القومُ الکلامَ او الغناءَ: کلام یا گانے میں باہم مقابلہ کرنا- الأُطْرُوحَة: پیش کیا ہوا مسئلہ، مقالہ (The sis)

۳- طَرِحَ - طَرَحًا: خوش عیش ہونا، فراخ زندگی گزارنا۔

۴- طَرِحَ - طَرَحًا: بد خلق ہونا۔

۵- طَرَّحَ البناءَ: عمارت کو بہت بلند کرنا- الطَرُوح جمع طُرُوح: لمبی شاخوں کا درخت خرما- رمحٌ مِطْرَحٌ: لمبا نیزہ۔

ⓒ طَرَحَ - طَرْحًا ہ/ ب علی: کو پر پھینکنا، ڈالنا، پٹکنا، پٹخنا، اچھالنا- ہ/ ب: کو پھینکنا، ڈالنا، پٹکنا، پٹخنا، ترک کرنا، کوڑی پر ڈالنا- __ ہ/ ہ او ب: کو ہٹانا، ہانک کرلے جانا، لے جانا، نکالنا، نکال باہر کرنا، خارج کرنا، اپنا کہنے سے انکار کرنا، ماننے یا پہچاننے سے انکار کر دینا، سے بے تعلقی ظاہر کرنا، کو مسترد کرنا، سے دستبردار ہونا، سے قطع تعلق کرنا، کی تردید کرنا- ہ علی: (کپڑے) کو پر پھینکنا یا ڈالنا، کو کچھ پیش کرنا، کو کوئی دھن یا طرز سکھانا- ہ ل: کو کچھ حوالہ کرنا- __: کا بچہ ضائع ہونا، کو اسقاط ہو جانا- ہ مِن: کی سے تفریق کرنا، کو سے منفی کرنا، کو سے گھٹانا، کو سے نکالنا، کو سے کم کرنا، کو سے مجرا کرنا- طرحہ فی المناقصة العامة: کے لئے ٹینڈر طلب کرنا، بولی طلب کرنا- طرح علیه سوالا: پر سوال کرنا طرح- مسألة علی بساط البحث: غور کے لئے سوال پر بحث چھیڑنا، سوال اٹھانا، بحث و غور کے لئے کوئی مسئلہ پیش کرنا- طَرَّحَ (ها) عورت سے اسقاط حمل کرانا- طَرَّحَ ہ اطراحًا: کو دور پھینکنا، کو دور پٹکنا یا پٹخنا- طَارَحَ ہ ہ: سے کچھ بدلنا، سے کسی چیز کی ادلا بدلی کرنا- طَارَحَهُ الکلامَ: سے باتیں کرنا، بات چیت کرنا- طارحه الحدیثَ: سے گپ شپ لڑانا، سے بے تکلفی کی باتیں کرنا، سے گفتگو کرنا- طارحه الاسئلةَ: کے ساتھ سوالات کا تبادلہ کرنا- تَطَرَّحَ: زمین پر گرنا، گر جانا، الٹ کر گرنا، بری طرح گرنا- تطارح ہ: ایک دوسرے سے یا باہم خیالات کا تبادلہ کرنا- اِنْطَرَحَ: پھینکا جانا، پٹخا جانا، اچھالا جانا، پھینکا جانا، مسترد کیا جانا، نکالا جانا، سے قطع تعلق کیا جانا، تردید کیا جانا، اپنے آپ کو نیچے گرانا- علی الارض: اپنے آپ کو زمین پر منہ کے بل گرا

دینا۔ — نیچے پھینکا جانا، ڈالا جانا۔ اِطَّرَحَ (ہ): کو دور پھینکنا، پٹکنا، پٹخنا، مسترد کرنا۔ طَرح: اخراج، استرداد، نامنظوری، دیس نکالا، جلا وطنی، اسقاط حمل، تفریق، منہائی، کٹوتی مجرائی، کم کرنا۔ طرحُ البحر: سیلابی تہ نشیں مادہ، دریاؤں کی لائی ہوئی مٹی، ریت وغیرہ۔

طِرح: اسقاط شدہ بچہ۔ طِرحَۃ جمع طُرَح: اوڑھنی۔

طریح: گرایا ہوا، ڈالا ہوا، پھینکا ہوا، زمین پر پھینکا ہوا یا گرایا ہوا، منہ کے بل پڑا ہوا، نکالا ہوا، جلا وطن کیا ہوا، مسترد، جسے کسی نے نہ اپنایا ہو، تردید شدہ۔ طریح الفراش: صاحب فراش۔ طَرِیحۃ: دیا ہوا کام، سونپا ہوا کام، مفوضہ کام۔ شغل بالطریحۃ: ٹھیکے کا کام، پھٹکل کام، متفرق کام۔ طَرَّاحۃ جمع طَرَارِیح: گدا، گھٹنے ٹیکنے کا گدا۔ اُطروحۃ: حاصل مطالعہ (Dissertation) مقالہ (thesis)۔ مَطْرَح جمع مَطَارِح: جگہ جہاں کوئی چیز پھینکی جائے یا بیکار سمجھ کر پھینکی جائے۔ گندگی یا غلاظت کا ڈھیر، جگہ، موقع محل وقوع، علاقہ، مقام، جگہ، حاضرین کا مقام۔ مَطْرُوح: نیچے پھینکا ہوا، ڈالا ہوا، بے کار سمجھ کر پھینکا ہوا، زمین پر پڑا ہوا، منہ کے بل گرا ہوا، تفریق کیا ہوا۔

طرخ: ۱۔ الطُّرخان و الطَّرخان جمع طَرَاخِنَۃ: رئیس، سردار (خراسانی لفظ) الطَّرِیْخ (ح) ایک قسم کی چھوٹی مچھلی۔ الطَّرخون (ن): عاقر قرحا۔

۲۔ اِطْرَخَمَّ اللیلُ: رات کا تاریک ہونا۔ الرجلُ: کمزور نظر ہونا۔

طرد: ۱۔ طَرَدَ ـُ طَرْدًا و طَرَدًا: کو دور کرنا، ایک طرف کرنا، دھتکارنا۔ --ہُ من بلادہ: کو جلا وطن کرنا۔ طَرِدَ ـُ طَرَدًا: کھوج لگا کر شکار کا پیچھا کرنا۔ طَرَدَہٗ عن البلد: کو جلا وطن کرنا، خارج البلد کرنا۔ طَارَدَ طِرادًا مُطارَدَۃً الاقرانُ: ہم عصروں کا ایک دوسرے پر حملہ کرنا۔ کہا جاتا ہے: ھم فرسان الطِّراد: وہ ایک دوسرے پر حملہ کرنے والے ہیں۔ اَطْرَدَہٗ: کو جلا وطن کرنے کا حکم دینا، جلا وطن کرنا۔ تَطَارَدَ القومُ: ایک دوسرے پر حملہ کرنا۔ اِطَّرَدَ: دور ہونا۔ اِنْطَرَدَ: جلا وطن ہونا (لیکن یہ اچھی لغت نہیں)۔ اِستَطْرَدَ لہ: چال کے طور پر کسی کو ظاہر کرنا جیسے وہ شکست خوردہ ہے۔ الطِّراد: (مص) چھوٹا نیزہ۔ الطَّرّاد طارد کا مبالغہ، تیز رفتار جنگی جہاز۔ الطَّرِید: دھتکارا ہوا، بھاگنے والا۔ الطَّرِیدَۃ جمع طَرَائِد: کھوج لگایا ہوا شکار، چرائے ہوئے اونٹ، کپڑے کا بھیگا ہوا ٹکڑا جو تنور میں روٹیاں لگانے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ المِطْرَد جمع مَطَارِد: چھوٹا نیزہ۔ المَطْرَدَۃ: جو چیز پیچھا با تعاقب کرنے کی دعوت دے۔

۲۔ طَرَدَ ـُ طَرْدًا و طَرَدًا الابلَ: اونٹوں کو ادھر ادھر سے اکٹھے کر کے ہانکنا۔ طَرَدًا السوطَ: چابک اٹھانا۔ اِطَّرَدَتِ الأنهارُ: نہروں کا جاری ہونا۔ -- الامرُ: کام کا درست طرز پر چلنا، احکام کا مماثل ہونا، معاملہ کا صحیح راستہ پر چلنا۔ القومُ فی المسیر: لوگوں کا سفر میں ایک دوسرے کی پیروی کرنا۔ اِسْتَطْرَدَ: سلسلہ کلام کو آگے بڑھانا، گفتگو جاری رکھنا، کہنے لگنا، ایک بات سے دوسری بات کی طرف منتقل ہونا۔ الیہ الامرُ: تک معاملہ پہنچنا۔ الطَّرد: وہ پانی جس میں جانور گھستے ہوں۔ الطِّراد: کہا جاتا ہے: فلانٌ یمشی مشیًا طِرادًا: فلاں شخص سیدھا چلتا ہے۔ الطَّرّاد: وسیع جگہ، کشادہ جگہ، طویل دن، لمبا دن۔ الطَّرِید: کسی کے بعد یا پہلے پیدا ہونے والا۔ من الایام: لمبا دن۔ الطَّرِیدَان: رات اور دن۔ حُکمٌ مُطَّرِدٌ: عام حکم جس میں کوئی استثناء نہ ہو۔ القاعِدۃ المُطَّرِدَۃ: عام قاعدہ جس میں استثناء نہ ہو۔ یومٌ مُطَّرِدٌ: لمبا طویل۔

۳۔ الطَّرَد: جمع طُرُودٌ: کھجور کے پودے۔ الطَّرْدان (ز): چھوٹا سا کالے رنگ کا دانہ جو گیہوں کے ساتھ ہوتا ہے۔ الطَّرِیْدَۃ جمع طَرائِد: ریشمی کپڑے وغیرہ کا لمبا ٹکڑا۔ المَطْرَدَۃ و المِطْرَدَۃ: شاہراہ، شاہراہ کا درمیان

○ طَرَدَہ من مَنْصِبِہٖ: کو برخاست کرنا، کی اسکے منصب سے چھٹی کرنا۔ استطرد من ذلك الی قولہ ان: اس پر وہ کہتا رہا، پھر اس نے ...... کے موضوع پر بحث چھیڑ دی، اس کے بعد وہ کہنے لگا کہ۔ طَرْد: بھگانا، برخاستگی، جلا وطنی، شکار، شہد کی مکھیوں کی فوج، پارسل، گانٹھ، گٹھری، (جمع طُرُود) بَحَثَ مَسألۃً طردًا عَکْسًا: کسی مسئلہ کا سب گوشوں سے اور اس کے تمام پہلوؤں سے مطالعہ کرنا۔ طَرّاد: تیز رو جنگی جہاز، پشتہ، بند، خصوصاً سیلابی پشتہ یا بند (دریائے نیل کا)۔ طَرَّادۃ: تیز رو جنگی جہاز۔ طائرۃُ المُطارَدَۃ: لڑاکا ہوائی جہاز، تعاقب کرنے والا ہوائی جہاز، راہ میں حائل ہونے والا ہوائی جہاز۔ استطراد جمع استطرادات: تجاوز، انحراف۔ مُطَّرِد النسق: یکساں، بالکل ایک سا۔ مطرد النغم: اکتا دینے والا (گیت)

طرز: ۱۔ طَرِزَ ـَ طَرَزًا: بد خلق ہونے کے بعد خوش خلق ہو جانا۔ فی الملبس: فاخرہ اور خوشنما لباس پہننا۔ طَرَّزَ الثوبَ: کپڑے پر نقش و نگار اور بیل بوٹے ڈالنا۔ تَطَرَّزَ الثوبُ: کپڑے کا بل بوٹے والا ہونا۔ فی لبسہ: فاخرہ لباس پہننا۔ الطَّرْز: ہیئت (کہا جاتا ہے۔ ما اَطْرَزَہٗ: اسکی ہیئت کتنی خوبصورت ہے)۔ طریقہ، ترتیب۔ الطِّراز جمع طُرُز: کپڑے کا نقش و نگار، وہ جگہ جہاں اچھے کپڑے بُنے جاتے ہیں۔ طریقہ، انداز، اسلوب کہا جاتا ہے۔ هذا علی طِرازِ ذلك: وہ اس کے طریقہ پر ہے۔ لیس هذا علی طِرازِك: یہ تمہارے طور طریقے پر نہیں۔ الطَّرّاز و المُطَرِّز: کپڑوں پر نقش و نگار بنانے والا۔ الطِّرازۃ: کپڑوں پر نقش و نگار بنانے کا پیشہ۔

۲۔ طَرَزَ ـُ طَرْزًا ہٗ: کو گھونسا مار کر ہٹانا۔

○ طَرَّزَ ہ (کپڑے پر) سوزن کاری کرنا۔ -- ہ: (کہانی کو) نمک مرچ لگا کر بیان کرنا، پر حاشیہ آرائی کرنا اور زیب داستان کے لئے بڑھانا۔ ہ ب: (ڈش وغیرہ پر) ماکولات و مشروبات جمانا یا سجانا۔ طَرْز جمع طُرُوز: مثال، نمونہ، قسم، بناوٹ، ساخت، چھاپ، مارکہ، وضع، طور طریقہ، طریق اسلوب، طرز، انداز، ڈھب۔ طِراز جمع طُرُز و اَطْرِزَۃ: مثال، نمونہ، طبقہ، بناوٹ، ساخت، چھاپ، مارکہ قسم، نوع، رنگارنگی، تنوع، وضع قطع، وضع، طریق، طور طریقہ، اسلوب طرز، انداز، ڈھب، سوزن کاری، نوع۔ من الطِّراز القدیم: پرانی وضع کی، دقیانوسی، جس کا رواج نہ ہو۔ قدیم الطِّراز: پرانی وضع کی، دقیانوسی، جس کا رواج نہ ہو۔ مُسَلَّحٌ بأحدثِ طرازٍ: جدید ترین ہتھیاروں سے مسلح۔ من الطِّراز الاول: بہترین، درجہ اول، (First class) کا، نہایت عمدہ۔ (First rate)

تَطْرِیْز: سوزن کاری۔

طرس: ۱۔ طَرَسَ ـِ طَرْسًا الشیءَ: چیز کو مٹانا۔ طَرَسَ الکتابَ: لکھے ہوئے کو اچھی طرح مٹانا۔ ہٗ: کو بگاڑ دینا، خراب کرنا۔

۲۔ طَرَّسَ ـِ طَرْسًا الکتابَ: کتاب لکھنا۔ طَرَّسَ الکتابَ: کتاب لکھنا۔ البابَ: دروازہ کو سیاہ کرنا۔ الکاتبُ: کاتب کا لکھے ہوئے پر لکھنا۔ الطِّرسُ جمع اَطْرَاس و طُرُوس: ورق، وہ ورق جس کی تحریر مٹا کر پھر لکھا گیا ہو۔

۳۔ تَطَرَّسَ فی المآکل: عمدہ عمدہ کھانے کھانا۔ عن الشیءِ: کو حقارت کی نظر سے دیکھنا، توجہ کے لائق نہ سمجھنا۔ سے پرہیز کرنا، گریز کرنا۔

○ طِرْس جمع اَطْرَاس و طُرُوس (کاغذ کا) تختہ، کاغذ۔

طرش: طَرِشَ ـَ طَرَشًا: بہرا ہو جانا، صفت أطرش م طرشاء ج طُرْش۔ تَطَارَشَ: جھوٹ موٹ کا بہرا بن جانا، اپنے آپ کو بہرا ظاہر کرنا۔ الطُّرشۃ: بہراپن۔ الاُطْرُش و الاُطْرُوش: بہرا۔

۲۔ طَرَشَ ۔ طُرْشاً ہُ بالماء پر پانی پھینک کر اس کو بھگو دینا (عوام کی زبان میں) ـــ البیتَ مکان پر سفیدی کرنا (عوام کی زبان میں) الـطَـرْش سفیدی جو دیواروں وغیرہ پر کی جاتی ہے (عوام کی زبان میں)

۳۔ الطَرْش (ح) گائے بیل، ڈھور ڈنگر، ریوڑ، گلّے، جھنڈ

۴۔ طَرْشَمَ اللیلُ رات کا تاریک ہوجانا۔

○ طَرِش ۔ طَرَشا بہرا ہونا یا ہوجانا۔ طَرَشَ ۔ ُ قے کرنا، اگلنا۔ طَرَّشَ ہ کو بہرا کرنا۔ طَرْش سفیدی (جو دیواروں وغیرہ پر کی جاتی ہے) طــــرْش جمع طُـرُوش گائے بیل (کا گلہ) بھیڑوں (کا ریوڑ) طُرْشة بہراپن۔ أطْرَش م طَرْشاء جمع طُرْش بہرا۔ اطرش أسَكّ بالکل بہرا (Stone deaf)

طرط ا۔ طَرِط ۔ طَرَطاً بے وقوف ہونا، (صفت طَرِط) ابرو اور پلکوں پر تھوڑے بال والا ہونا، صفت طـارِطٌ الـحـاجبیـن و طَـرِطُ الـحـاجبیـن أَطْـرَطُ الـحـاجبیـن و أطرط مونث طَرْطَاء۔ امرأة طَـرْطـاءُ الـعـنیـن وہ عورت جس کی پلکوں پر بال کم ہوں۔

۲۔ طَرْطَرَ فخر کرنا، ڈینگ مارنا، شیخی بگھارنا۔ الطُرْطُور پتلا لمبا آدمی، لمبی نوکدار ٹوپی، لبنان، شام اور فلسطین میں عورتوں کے سروں پر سجایا جانے والا ایک زیور، کبھی طنطور اور طاسہ بھی کہا جاتا تھا۔ الطَرْطُور (ط) اچار کی ایک قسم۔

۳۔ طَرْطَقَ طَرْطَقَةً اکثر رات کو آنا، دروازہ کھٹ کھٹانا (سریانی لفظ)

○ طَرْطَشَ ہ پر چھینٹے مارنا۔

طرف ا۔ طَرَفَ ۔ طَرْفًا عینہُ آنکھ میں کوئی چیز لگانا جس سے پانی نکلے اور بند ہوجائے صفت: مطرُوفة۔ اسم طُرفة ـــ بصرَہُ او طَرَفَ بعینہ آنکھ جھپکانا۔ ت عینہُ آنکھ کا جھپکنا۔ فلانٌ دیکھنا، کہا جاتا ہے۔ مابقیت منھم عینٌ تَطْرِفُ وہ سب مر گئے یا قتل کردیے گئے۔ طَـرَّفَ ہُ کی آنکھ میں کچھ کرنا۔ أَطْرَفَ پلکوں کو بند کرنا۔ الـطَـرْف (مص) جمع أطْراف آنکھ کہا جاتا ہے: نَظَرَ بطَرْفٍ خَفِيٍّ ڈر یا شرم سے چوری چھپی دیکھنا، دزدیدہ یا نیم باز آنکھوں سے دیکھنا۔ الطِرف من الناس ندیدہ جو کسی چیز کو دیکھے تو خواہش کرے کہ وہ اس کے پاس ہو۔ الـطَرْفة طرف کا اسم مرۃ خون کا نقطہ جو آنکھ میں پیدا ہوجاتا ہے۔ الطارِفة جمع طَوارِف الطارف کا مونث کہا جاتا ہے۔ جاء بطارفة عین وہ بہت مال لایا جسے دیکھنے والے کی نظر خیرہ ہوگئی۔ الطَوارِف آنکھیں کہا جاتا ہے۔ لاتراہ الطوارفُ آنکھیں اسے نہیں دیکھتیں۔ طـوارف الـخـبـاء خیمے کا وہ پہلو جو باہر دیکھنے کے لئے اٹھا دیا جاتا ہے۔

۲۔ طَرَفَ ۔ طَرْفاً ہُ کو تھپڑ مارنا۔ ـ ہُ عنہ کو واپس کرنا، ہٹا دینا۔ طَـرَّفَ الـخـیـلَ سب سے اگلے گھوڑوں کو پیچھے ہٹا دینا۔ تَطَرَّفَ علیھم پر غارت ڈالنا۔

۳۔ طَرُفَ طَرافَةً نیا خریدہ ہوا مال ہونا یا ہوجانا۔ طَرَّفَ الشيءَ چیز کو پسند کرنا۔ أطْرَفَ نئی عمدہ چیز لانا۔ ہُ الشيءَ کو کا تحفہ دینا۔ تَطَرَّفَ الشيءَ چیز کو پسند کرنا۔ اِطَّرَفَ الشيءَ کو نیا نیا خریدنا۔ اِسْتَطْرَفَ ہُ کو نیا شمار کرنا۔ الشيءَ کو نیا پانا، پسند کرنا، سے فائدہ اٹھانا۔ الطِرْف نیا مال۔ من الناس وہ شخص جو ملال کی وجہ سے کسی کی صحبت پر برقرار نہ رہے۔ رجـــلٌ طِرفٌ في نسبہ نئے شرف والا۔ امرأةٌ طِرفُ الحدیث اچھی باتیں کرنے والی عورت۔ الطَرِف نئے شرف والا۔ غیر مستقل جو کسی معاملہ پر قائم نہ رہے یا کسی جگہ پر نہ ٹکے، جو کسی ایک کی صحبت پر قائم نہ رہے۔ الـطُـرْفة جمع طُـرَف لطیفہ، عمدہ نئی بات۔ الطـارِف (فا) نیا حاصل کردہ مال، اس کا مقابلہ میں لفظ تالد ہے۔ طَوارِفُ القرائح دل لگتی، نفیس اور نئی باتیں۔ الطِراف شرافت و بزرگی کہا جاتا ہے۔ تواروثوا طِرافاً عن طِراف انہوں نے ورثہ میں شرف و بزرگی پائی۔ الـطَـریف جمع طُرف و طِرافٌ نادر پھل وغیرہ، نئے مال والا، نئے شرف والا، نادر پسندیدہ بات، لطیفہ۔ من الـمـال نیا حاصل کردہ مال (مقابلہ میں تلید)۔ الطَریفة جمع طَرائِف الطریف کا مونث کہا جاتا ہے۔ ھل ورائك طـریـفـةُ خبرٍ تـطـرفنا بہ آپ کے پاس کوئی نئی خبر ہے۔ طرائف الـحـدیـث چیدہ چیدہ باتیں۔ الأطْرُوفة لطیفہ۔ المُطْرَف من المال نیا حاصل کردہ مال۔ المطْراف (ح) ڈانواں ڈول، اونٹنی جو کوئی سبز چارہ کو چرنے سے اس وقت تک احتراز کرے جب تک کوئی نیا سبز چارہ نہ پالے۔

۴۔ طَرَّفَ ہُ کو کنارہ پر کردینا۔ بنانَہُ مہندی سے پوروں کو رنگنا۔ أطْـرَفَ کـذا بـکـذا کسی چیز کو دوسری چیز سے جوڑنا۔ تَـطَـرَّفَ کنارہ پر آنا۔ الشيءُ چیز کا کنارہ پر ہوجانا، حد اعتدال سے تجاوز کرنا۔ تَـطَـرَّفَ فـي آراء ہ اپنی رائے میں حد اعتدال سے تجاوز کر جانا۔ تَـطَرَّفَتِ الشمسُ سورج کا ڈوبنے کے قریب ہونا۔ الشيءَ کو اطراف سے پکڑنا۔ الطَرَف جمع أطْـراف کنارہ، ہر چیز کی حد، شریف نوجوان یا مرد۔ الـطَـرف جمع أطْـراف نجیب الطرفین۔ جمع طُـرُوف و أُطْراف م طِرْفة اصیل گھوڑا وغیرہ۔ الطَرَف جمع أَطْراف وجج أطَاریف ہر چیز کی حد، حصہ انتہا کنارہ، شریف مرد۔ أطْرافُ البدن دونوں ہاتھ، پاؤں اور سر۔ ـــ الناسِ ادنی لوگ، اشراف، خاندانی لوگ۔ الرجُلِ قریبی رشتہ دار۔ الطِراف جمع طُرُف فصل کا وہ حصہ جو اطراف سے کاٹا گیا ہو۔

۵۔ الـطَرف من النبات جو پودہ ابھی شگوفہ کے غلاف میں ہی ہو۔ الطَرَف جمع أطْراف وجج أطاریف چیز کا ٹکڑا۔ الـطِـراف جمع طُرُف چمڑے کا خیمہ۔ المِطرَف و المُطرَف جمع مَطارِف نقش و نگار والی ریشم کی چادر۔ المَطْرُوف کولہو (پانی سے چلنے والا)

○ طَرَفَ ۔ طَرْفًا و طرف بعینیہ آنکھیں جھپکنا، پلک جھپکنا، کنکھیوں سے دیکھنا، نیم وا آنکھوں سے دیکھنا۔ طَرُفَ ۔ طَرافَةً (مال وغیرہ کا) نیا حاصل شدہ ہونا، حال ہی میں خریدا ہوا ہونا۔ أطْرَفَ کوئی نئی، انوکھی نرالی یا عجیب بات کرنا، یا کو نمایاں طور پر لانا، کوئی نئی اور اصلی بات کہنا، کوئی انوکھا زاویہ نگاہ یا خیال رائج کرنا یا متعارف کرانا۔ ـــ ہ ب کو کوئی نئی یا انوکھی چیز پیش کرنا یا دینا۔ تَطَرَّفَ انتہائی پہلو پر ہونا، انتہائی نقطہ نگاہ یا موقف رکھنا، افراط و تفریط سے کام لینا، یکسر تبدیلی کا حامی ہونا، بنیادی تبدیلیوں کے خیالات کا حامل ہونا۔ طَرْف آنکھ، سرسری یا اچٹتی ہوئی نظر، نظر نگاہ۔ ما أشار بطرفٍ اس نے آنکھ نہ جھپکی۔ من طرف خفي چوری چھپے دزدیدہ، ہوش مندی سے۔ کـارتـدادِ الطرف پلک جھپکنے میں، فوراً، فی الفور۔ طَرَف جمع أطراف زیادہ سے زیادہ یا انتہائی حصہ، سب سے پرے کا نقطہ، حد، انتہا، سرا، کنارا، طرف، پہلو، رخ، علاقہ۔ طَرَفٌ من کا ایک حصہ، ٹکڑا، پرزہ، کچھ، فریق (جھگڑے یا معاہدہ وغیرہ کا) طَـرَفَ کے ساتھ، پر کی طرف سے۔ جمع اطراف بازو اور ٹانگیں، ہاتھ پاؤں جسے۔ طَرَفَيِ النهارِ صبح و شام کو، صبحیں اور شامیں۔ کـانـوا عـلی طرفي نقیض وہ مختلف الرای تھے، انہوں نے باہمی منافرت جاری رکھی۔ کـان وإيّـاہ عـلی طرفي نقیض انہوں نے یکسر متضاد خیالات یا موقف رکھے۔ اطراف البدن ہاتھ پاؤں۔ اطراف الاصابع پوریں۔ علی اطراف قدمیہ پنجوں کے بل۔ اطراف المدینة شہر کے دور افتادہ علاقے۔ الاطراف المتعاقدة معاہدہ کرنے والے فریق۔ بـطـرف کی طرف سے، کی

جانب سے۔ من طرف: کی طرف سے۔ من طرف الی طرف: ایک سرے سے دوسرے سرے تک۔ احزاب طرف الیمین: دائیں بازوؤں کی پارٹیاں۔ جاذبَ اطراف الحدیث: بات چیت کرنا، مذاکرات کرنا۔ جمع البراعۃَ من أطرافِھَا: اعلیٰ قابلیت کا حامل ہونا، اعلیٰ اہلیت کا مالک ہونا، اعلیٰ درجے کا اہل اور علمیت رکھنے والا ہونا۔ جَمعَ اَطرافَ الشیءِ: کا جائزہ یا خاکہ پیش کرنا، کا خلاصہ کرنا، کی تلخیص کرنا، خلاصہ مطالب بیان کرنا۔ قصَّ علیه طرفا (اطرافًا) من حیاته: کو اپنی زندگی کا کوئی واقعہ یا واقعات سنانا۔ طَرفَۃ: بطرفۃ عین و فی طرفۃ عین: آنکھ جھپکتے میں، فوراً علی الفور۔ طُرفۃ جمع طُرَف: انوکھا پن، ندرت، نادر شے، نادرۂ روزگار، تجسس، منتخب چیز، عمدہ تحفہ، شاہکار، کامیاب کوشش، نمایاں خصوصیت۔ بڑی چیز، اصل بات (Piece deresistance) طُرفاء واحد طرفاءۃ: ایک سدابہار چھوٹی جھاڑی۔ طَریف: عجیب، انوکھا، عمدہ، نادر، نرالا، غیر معمولی۔ طَریفۃ جمع طرائف: نادر اور نہایت عمدہ چیز (آرٹ وغیرہ) کا غیر معمولی ٹکڑا۔ طَرائف: نوادر، عجیب واقعات، غیر معمولی بیان یا کمالات۔ طَرافۃ: نرالی چیز، غیر معمولیت، انوکھا پن، خصوصیت، عجیب شے، تخلیقی قوت۔ مِطرَف: شال۔ تَطرُّف: زیادتی، اسراف، انتہا پسندی، انتہائی نقطہ نگاہ یا موقف، انقلابی سیاست، بنیادی تبدیلیوں کی حمایت پر مبنی سیاست۔ طارف: نیا حاصل شدہ۔ متطرف: انتہاء پسند، بنیادی تبدیلیوں کا حامی، انتہائی۔ جھۃ متطرفۃ: دور افتادہ علاقہ۔

۶۔ طَرفَسَ: نظر تیز کرنا، بہت کپڑے پہننا۔ اللیلُ: رات کا تاریک ہونا۔ المورد: گھاٹ کا گدلا ہونا۔ الماءُ: پانی پر آنے جانے والوں کا زیادہ ہونا۔ الطِرفِسان: تاریکی، اندھیرا، بچھونا، غالیچہ۔ الطِرفِساء: تاریک (رات)

طرق: ۱۔ طَرَقَ ـُ طَرْقًا ہُ: کو ہتھوڑا مارنا۔ — الحِنطۃَ: چھانٹے ہوئے گندم سے چھوٹے گیہوں کے دانے نکال دینا۔ النجّادُ الصُّوفَ: اون دھننا۔ — الشیءَ: کو بجانا۔ البابَ: دروازہ کھٹکھٹانا۔ الرجُلُ: جادو منتر کے طور پر کنکریاں ڈالنا۔ طَرقًا و طُروقًا القومَ: کے پاس رات کو آنا۔ طَرَّق الحدیدَ: لوہا کوٹ کر لمبا اور پتلا کرنا۔ اِستَطرقَ ہُ: جادوگر سے مشورہ کرنا اور اسے کنکریاں ڈالنے کے لئے کہنا۔ الطارق (فا) جمع طُرّاق و اُطراق: رات کو آنے والا (فک) صبح کا ستارہ۔ الطارقۃ جمع طَوارِق و طارقات (طارق کا مونث) مصیبت۔ الطَرق و الطُرق و الطَرقَۃ: مرتبہ۔ (ایک دفعہ کہا جاتا ہے۔ اتیتہ الطَرقَۃَ طَرقَتَین: میں اس کے پاس دو دفعہ آیا۔ — الطرقہ جمع طِرق: طرق کا اسم نوع۔ الطِراق: ڈھال وغیرہ پر لگایا ہوا لوہے وغیرہ کا پتر۔ الطُراقیۃ: چھاننے پر نکلا ہوا کمزور گندم کا دانہ۔ المِطرَق و المِطرقۃ جمع مَطارِق: اون دھننے کا ڈنڈا، ہتھوڑا۔

۲۔ طَرِقَ ـَ طَرَقًا ت الابلُ الماءَ: اونٹوں کا پانی میں گھسنا۔ طَرِق۔ طَرَقًا: گدلا پانی پینا۔ الطَرَق: پانی جمع ہونے کی جگہیں۔ ماءٌ مَطرُوق: وہ پانی جس میں اونٹ پیشاب اور مینگنی کر کے گندہ کر دیں۔

۳۔ طَرِق ـَ طَرَقًا البعیرُ: اونٹ کا کمزور، گھٹنے یا ٹیڑھی پنڈلی والا ہونا۔ صفت۔ اَطرَق م طَرقاء جمع طُرق۔ طُرِق الرجُلُ: کمزور عقل والا ہونا۔ اَطرَقَ: نظریں جھکانا، خاموش رہنا۔ اَطرَقَ رأسَہُ: سر جھکانا، نظریں نیچے کر کے زمین کی طرف دیکھنا۔ الی اللھو: کھیل کی طرف مائل ہونا۔ الطِرّیق م طِرّیقۃ و المِطراق جمع مَطاریق: بہت سر جھکانے والا۔ المَطرُوق (مفع) نرم اور ڈھیلا، بیوقوف اور جنونی۔

۴۔ طَرَّقَ لہُ: کے لئے راستہ بنانا۔ الموضِعَ: کسی جگہ کو راستہ بنانا، کہا جاتا ہے۔ لاتُطرِّقُوا المساجدَ: مسجدوں کو گزرگاہیں نہ بناؤ۔ — طریقَۃً حسَنَۃً: اچھا طریقہ ایجاد کرنا یا تخلیق کرنا۔ — ت الحامِل بولدھا: حاملہ کا بچہ کو مشکل سے جننا۔ — ت القطاۃُ: سنگ خوار پرندے کے انڈے دینے کا وقت قریب آنا، کہا جاتا ہے: طَرَّق بحقی: اس نے پہلے تو میرے حق کا انکار کیا پھر اس کو مان لیا۔ اَطرق الرجُلُ: پیدل چلنا۔ تَطرَّقَ الیہ: چلتے رہ کر کسی کے پاس پہنچنا۔ — الی الأمر: کی طرف راستہ تلاش کرنا۔ اِطرَقَّ ت الابلُ: اونٹوں کا متفرق ہونا اور سیدھے راستہ کو چھوڑ دینا۔ اِستَطرَقَ الشیءَ: کو راستہ بنانا۔ بین الصفوف: صفوں کے درمیان چلنا۔ الطُرقَۃ جمع طِرَق: طریقہ۔ الطُرُقَۃ جمع طُرَق: راستہ، طریقہ، عادت، طمع۔ الطَریق جمع طُرُق و اَطرُق و اَطرِقۃ و اَطرِقاء و جج طُرُقات: راستہ (مذکر و مونث) فقہاء کے نزدیک ایک تو عام راستہ ہے۔ النافِذ و الطریق العام کہلاتا ہے۔ ایک خاص جو غیر النافِذ اور الطریق الخاص: کہلاتا ہے۔ الطریقہ جمع طرائق: عادت، حالت، طریقہ، دھاری، کپڑے کا لمبا ٹکڑا، قوم کا شریف اور افضل (واحد اور جمع کے لئے) کہا جاتا ہے۔ ھو طریقۃُ قومِہ وھم طریقۃُ قومِھم او وھم طرائق قومھم: وہ (ایک) اور وہ (جمع) اپنی قوم کے شریف اور افضل افراد ہیں۔ طرائق الدھر: زمانہ کی گردشیں۔ المطاریق: پیدل چلنے والے لوگ۔

۵۔ طَارَقَ بین الثوبین: کپڑے اوپر نیچے پہننا۔ — الظلامُ او الغمامُ: تاریکی یا بادل کا پے در پے آنا۔ اَطرَقَ ت الابلُ: اونٹوں کا ایک دوسرے کے پیچھے چلنا۔ تَطارَقَ الشیءُ: لگاتار آنا، آگے پیچھے آنا۔ الابلُ: اونٹوں کا ایک دوسرے کے پیچھے چلنا۔ اِطّرَقَ ت الابلُ: اونٹوں کا ایک دوسرے کے پیچھے جانا۔ جناحُ الطائر: پرندے کا بازوؤں کو لپیٹنا۔ — الترابُ: مٹی کے ایک حصہ کا دوسرے حصہ پر ترتیب سے رکھا جانا، چنا جانا، رکھا جانا۔ الطَرَق (مص) اَطراق: شکن کی سلوٹ، اونٹوں کے نشان۔ اَطراقُ البطن: پیٹ کے سلوٹ اور بل۔ الطِراق جمع طُرُق: جوتی کا چمڑا، چمڑے کا استر۔ الطُرقَۃ جمع طُرَق: تہ بہ تہ پتھر۔ المِطراق جمع مطاریق: نظیر۔ المَطارِیق: اونٹوں کی قطار۔

۶۔ اَطرَقَ الرجُلُ: مرد کا نکاح کر لینا، شادی کر لینا۔

۷۔ اَطرَقَ الصیدَ: شکار کے لئے پھندا لگانا۔ الطُرُق و الطِرق جمع اَطراقُ و الطَرقۃ جمع طَرَق: پھندا، جال۔ یا ان جیسی کوئی چیز۔

۸۔ الطارِقۃ جمع طَوارِق و طارِقات: کنبہ، چھوٹا تخت۔ الطَریقَۃ جمع طَرائِق: لمبا درخت خرما، خیمہ یا چھتری کا ستون۔ ثوبٌ طَرائقُ: پرانا کپڑا۔

○ طَرَقَ اُذنَہُ: کے کان پر مارنا، کے کان تک پہنچنا (کوئی بات)۔ طرق ببالہ: کے خیال آنا۔ طرق فی ذھنہ: کو خیال آنا۔ طرق سمعَہُ و طرق مسامِعَہُ: کے کانوں تک پہنچنا، کے علم میں آنا، کی توجہ میں آنا۔ طرق طریقًا: راستہ پر چلنا، سفر کرنا، راستہ اختیار کرنا یا استعمال کرنا۔ طرق موضوعًا: کے موضوع پر ہونا، کے موضوع کے متعلق ہونا، موضوع پر بحث کرنا، موضوع سے بحث کرنا، کسی موضوع پر بحث چھیڑنا، کسی موضوع وغیرہ کے متعلق کچھ کہنا۔ اَطرَقَ: خاموش رہتے ہوئے سر جھکا لینا۔ اَطرَقَ رأسَہُ یا اَطرَقَ برأسِہِ: اپنا سر جھکا لینا۔ تَطرّق الی: تک رسائی حاصل کرنے کا خواہاں ہونا، میں سرایت کرنا، کے آر پار ہو جانا۔ (کی) تہہ تک پہنچنا، تک پہنچنا، میں آنا۔ تَطرّق الی: (تقریر وغیرہ میں) کسی موضوع کے متعلق کچھ کہنا، کی تفاصیل میں جانا، کے متعلق یا پر ہونا۔

لایتطرق الیہ شکٌّ: غیر مشتبہ کوئی شک وشبہ قابل قبول نہیں۔ طُرقۃ جمع طَرَقات: دروازہ پر دستک، دستک دینا، دروازہ کھٹکھٹانا، گھونسا، مکہ ضرب، ایک بار۔ طرقتین: دوبار۔ طُرقۃ: راستہ، سڑک، گزرگاہ، روش، خیابان، غلام گردش، طریق (مذکر ومونث) جمع طُرُق و طُرُقات: راستہ، سڑک، شاہراہ، لیک، پگڈنڈی۔ طریقُ الجوّ: ہوائی راستہ (Air route) طریقُ البحر: سمندری راستہ (Sea route) طریق رئیسی: بڑی سڑک Main road طریقٌ عام: شاہراہ، شارع عام، عام گزرگاہ۔ طریق عُمومِیَۃ: بمعنی طریق عام۔ عن طریقِ: کے راستہ، براہ، کے ذریعے، کے باعث، کے نتیجہ میں۔ عن طریق الجوّ: ہوائی جہاز میں یا سے، طیارے سے۔ مِن طریقِ: کے ذریعے، کے باعث کے نتیجہ میں۔ عابرُ الطریق: سیلانی، پیادہ رو، راہ گیر، راہی۔ قاطِع الطریق جمع قُطّاعُ الطُرُق: رہزن، ہٹ مار، قزاق۔ قَطعُ الطریق: رہزنی۔ کان فی طریقہ: سوجھ بوجھ رکھنا، عقل رکھنا، عقلمند، ہوش مند یا زیرک ہونا، مثالی، یا معیاری ہونا۔ طَرِیقَۃ جمع طَرائق و طُرُق: طریقہ، انداز، اسلوب، طور طریقہ، وضع قطع، چال ڈھال، ذریعہ، راستہ، طریقہ کار، نظام، طریق، طرز، مذہب، مسلک، عقائد، یقین، ایمان جمع طرقات و طُرُق: مذہبی بھائی چارہ، درویشی طریقہ۔ طریقۃ الاستعمال: استعمال کے لئے ہدایات۔ طُرُقی جمع طُرُقیون: ایک مذہبی بھائی چارہ کا پیرو۔ مِطْرَقۃ و مِطرَق جمع مَطارِق: ہتھوڑا۔ مِطْراق: ہمہ گیر، کئی پہلوؤں والا، مختلف مہارتوں اور صلاحیتوں کا حامل۔ اِطْراقۃ: سر کا ایک بار جھکانا۔ استِطراق: راہداری۔ عبور کرنے یا گزرنے کی اجازت، مفت گزرنا، یا داخل ہونا۔ طارِق: دروازہ کھڑکھڑانے والا، رات کو آنے والا مسافر، ملاقاتی۔ طارِقۃ جمع طَوارِق: بدقسمتی، بدنصیبی، بدبختی، حادثہ، آفت، مصیبت، سانحہ۔ مطروق: (سڑک) پگڈنڈی جس پر اکثر آمد ورفت رہتی ہو، یا سفر کیا جاتا ہو، چل چل کر بنی ہوئی پگڈنڈی، موضوع مَطْرُوق: موضع جس پر بہت بحث کی گئی ہو، جس پر بہت کچھ کہا گیا ہو۔ مُطْرِق و مطرق الرأس: سر جھکائے۔

طرم: ا۔ طَرِمَ - طَرَمًا بیتُ النحل: چھتہ کا شہد سے بھر جانا۔ طَرَمًا العسلُ: شہد کا چھتہ سے بہنا۔ الطَرَم والطِرْم: شہد۔ الطُرمہ: یکبارگی۔

۲۔ اِطْرَمَّت اسنانہٗ: دانتوں کا میلا ہونا۔ — فوہٗ: منہ کا ذائقہ یا بو خراب ہونا، یعنی منہ بدبودار ہونا یا بدمزہ ہونا۔ الطُرامۃ: دانت کے اوپر کی زردی، دانتوں میں پھنسا ہوا کھانا، منہ پر سوکھا ہوا تھوک۔

۳۔ تَطَرَّمَ فی الکلام: کلام کرنے میں رکنا۔ گڑبڑا جانا۔

۴۔ الطُرْمَۃ: جگر۔ و الطِرمۃ و الطُرمۃ: اوپر کے ہونٹ کا گڑھا۔

۵۔ الطُرْمُوث جمع طَرامِیث: بھوبھل کی پکی ہوئی روٹی۔

۶۔ طَرْمَحَ البناءَ: عمارت لمبی بنانا۔ الطِرماح و الطُرْمُوح: لمبا۔ الطِرِمّاح: لمبا، مشہور عالی نسب، اونچے عزائم رکھنے والا۔

۷۔ طَرْمَذ: جھوٹا فخر کرنا، لاف زنی کرنا، صفت طِرْمَاذ و طِرمِذان۔

۸۔ طَرْمَسَ: ڈر سے چپ ہونا، کسی چیز کو ناپسند کرنا، بھاگ جانا۔ الوجہُ: ترش رو ہونا۔ الکاتبُ الکتابۃَ: کاتب کا تحریر مٹا دینا۔ واطْرَمَّسَ اللیلُ: رات کا تاریک ہونا۔ الطِرماس والطِرمِس و الطِرمِساء: سخت تاریکی۔ الطُرْمُوس و الطُرْمُوسَۃ: بھوبھل کی پکی ہوئی روٹی۔ عام لوگ اسے طَلْمُوسَۃ کہتے ہیں (سریانی زبان کا لفظ ہے)

○ طَرْقَعَ ۃ/ب: (چابک کا) کسی چیز میں درز ڈالنا، -- ۃ: کسی چیز میں درز ڈالنا، کو تڑقانا، چرمر کرنا۔ طارِمۃ جمع طارمات: بھوکھا، عارضی دکان، کٹیا، جھونپڑا، جھونپڑی، کمرہ، کوٹھری، سٹال (Stall) طُرُمْبَۃ جمع طُرُمْبات: پمپ (Pump)

طرا: ا۔ طَرُوَ - وطَرِیَ - طَراوۃً و طَراءۃً و طَراءً و طَراۃً الغصنُ او اللحمُ: شاخ اور گوشت کا تروتازہ اور نرم ہونا صفت طَرِیٌّ۔ طَرّی الشیءَ: کو تروتازہ اور نرم کرنا۔ أَطْرَی اِطْراءً فلانًا: کسی کی بہت تعریف کرنا۔ الطَرِیّ: تروتازہ اور نرم۔ الأُطْرُوان من الشباب: آغاز جوانی، ابتداء شباب۔

۲۔ طَرَا - طُرُوًّا علیھم: کے پاس دور سے آنا۔

۳۔ طَرّی الطیبَ: خوشبوؤں کو مخلوط کرنا۔ — الطعامَ: کھانے میں مسالہ ملانا۔ اِطْرَوْری: بدہضمی ہونا، پیٹ پھول جانا۔ الإطْرِیۃ: سویاں

۴۔ الطَرَا: زمین میں وہ چیز جو غیر جنس زمین سے ہو یعنی مٹی، ریت اور پتھر نہ ہو۔ لاتعداد مخلوق۔

طری: طَرِیَ - طَرِیًّا الیہ: کے پاس آنا۔

○ طَرُوَ - وطَرِیَ - طَراوۃً: تازہ ہونا یا ہو جانا، رس بھرا یا رسیلا ہونا یا ہو جانا، بھیگا بھیگا ہونا یا ہو جانا ملائم ونرم ہونا یا ہو جانا، پکا ہونا یا ہو جانا۔ طَرّی ۃ: کو تازہ کرنا، نرم و ملائم کرنا، رسیلا کرنا، ہلکا کرنا، کو بھگونا، تر کرنا، کو خوشبو لگانا، یا میں خوشبو ڈالنا، کا عطر لگانا۔ أَطْرَیٰ ۃ: کی تعریف کے پل باندھنا، تعریف کرنا، کی دل کھول کر تعریف کرنا۔ طَرِی: تروتازہ، رسیلا، رس بھرا، نیا بھیگا بھیگا، نرم ملائم، ہلکا۔ طَراوۃ: تروتازگی، رسیلا پن، بھیگا بھیگا ہونا، نرمی، ملائمت، ہلکا ہونا۔ طَراوۃُ الخُلق: شرافت، خصائل کی نرمی۔ اِطْراء: بہت تعریف۔ طِرْوادۃ: ٹرائے (Troy)

طزر: طَزَرَ - طَزْرًا ۃ: کو مکا مار کر ہٹانا۔

طس: ا۔ طَسَّ - طَسًّا ۃ: سے جھگڑے میں غالب ہونا، کو خاموش کرنا۔

۲۔ طَسَّ - طَسًّا ۃ فی الماءِ: کو پانی میں غوطہ دینا۔ القومُ: دور تک چلا جانا، کہا جاتا ہے۔ ما ادری این طسَّ: میں نہیں جانتا وہ کہاں چلا گیا۔ طَسَّسَ: جانا۔ فی البلاد: میں سفر کرنا، ملک کے آر پار ہو جانا۔

۳۔ الطَسّ جمع أَطساس و طُسُوس و طَسِیس و الطِسَّۃ او الطَسَّۃ جمع طَسّات و طِسّات و طِسَس و طِساس: سلفچی، تانبے کا ہاتھ دھونے کا برتن۔ الطَسّاس: سلفچیاں بنانے یا بیچنے والا۔ الطِساسۃ: سلفچی بنانے کا پیشہ۔

○ طازَۃ: تروتازہ، نرم ونازک، نیا۔ طازِج: تروتازہ نیا۔ طَزِینَۃ جمع طَزازِن: درجن۔ طَسْت و طِست جمع طُسُوت: تسلا، چلمچی، سلفچی، بیسن۔

طسأ: ا۔ طَسَأَ - طَسْأً و طَسِئَ - طَسَأً: تخمہ ہونا، بدہضمی ہونا، صفت طاسِئٌ و طَسِئٌ۔ أَطْسَأَۃ: کو بدہضمی کرنا۔ الطُسْأۃ: تخمہ، بدہضمی، ہیضہ۔

۲۔ طَسَأَ - طَسْأً منہ: سے شرمانا۔

طست: الطَسْت جمع طُسُوت: تسلا، چلمچی ہاتھ دھونے کا تانبے کا برتن (فارسی لفظ)

طسع: طَسَعَ - طَسْعًا فی البلاد: ملک میں جانا۔ طَسِعَ - طَسَعًا: بے غیرت اور مفلس ہونا۔ صفت طَسِع و طَسِیع

طسم: ا۔ طَسِمَ - طَسَمًا: تخمہ ہونا، بدہضمی ہونا۔

۲۔ طَسَمَ - طُسُمًا الشیءَ: کو مٹانا۔ — طُسُومًا: مٹنا۔ الطَسَم: تاریکی، غبار۔ طَسَمٌ او أَطْسامٌ من سحاب: تھوڑے سے بادل۔ الطِسام و الطُسّام و الطِسّام من الغبار: بہت غبار۔

۳۔ طَسَّمَ الموسی: استرا کو چمڑے کی پٹی پر تیز کرنا (عام زبان میں) الطَسْمۃ: چمڑے کی پٹی جس پر استرا تیز کیا جاتا ہے (فارسی لفظ)

طش: طَشَّ - طَشًّا و أَطَشَّت السماءُ: آسمان سے پھوار برسنا۔ طُشَّ الرجلُ: زکام جیسی بیماری میں مبتلا

ہونا۔ الطَّشّ: پھوار۔ الطُّشَّة: (طب) زکام جیسی بیماری۔ الطِّشَّة: چھوٹا بچہ۔ الطشاش (طب): زکام کی طرح کی بیماری۔ الطَّشَاش: نگاہ کی کمزوری، اس سے مثل ہے: الطَّشَاشُ ولا العمی: محض نگاہ کی کمزوری ہے، اندھاپن نہیں ہے۔ الطَّشِيش: پھوار

طشت: الطَّشْت: دیکھو الطست (فارسی لفظ)

○ طَشْت و طِشْت جمع طُشُوت: تسلا، چلمچی، سلفچی، بیس۔ طَشْقَنْد: طاشقند، ازبکستان (روس کا) دارالحکومت۔ طَصْلَقَ (ہ): (کوئی کام وغیرہ) غلط طور پر کرنا یا خراب طور پر کرنا، پھوہڑ پنے سے کرنا، اناڑی پن سے کام خراب کرنا، کھیل بگاڑنا، بھونڈے پن سے کام کرنا، دل لگا کر کام نہ کرنا، کام بگاڑنا۔ طَصْلَقَة: غلط یا پھوہڑ پن یا اناڑی پن سے کیا ہوا کام۔

طعم: ۱۔ طَعِمَ - طَعْمًا و طُعْمًا الشیءَ: کو چکھنا۔ طَعْمًا و طَعَامًا الطعام: کھانا کھانا۔ طَعِمَ - طَعْمًا: پیٹ بھر کر کھانا، سیر ہو کر کھانا۔ کہا جاتا ہے: ما يطعَمُ آكلُ هذا: اس کا کھانے والا سیر نہیں ہوتا۔ طَعِمَ العظمُ: ہڈی کا گودے دار ہونا۔ طَاعَمَ هُ: کے ساتھ کھانا۔ أَطْعَمَ هُ: کو کھلانا کو خوراک دینا۔ الشیءُ: مزے دار ہونا، کے مزے میں تبدیلی آنا۔ الشجرُ: درخت کا پھل دینا، اس کے پھلوں کا پکنا۔ تَطَعَّمَ الشیءَ: کو چکھنا۔ مثل ہے۔ تَطَعَّمْ تَطْعَمْ: چکھو تاکہ خواہش سے کھاؤ، اشتیاق پیدا کرنے کے لئے یہ مثل بیان کی جاتی ہے۔ اِطَّعَمَ: مزے دار ہونا۔ ۔ت الشجرةُ: درخت کا پھل پکنا۔ اسْتَطْعَمَ: چیز کا مزہ پانا۔ هُ: سے کھانا طلب کرنا۔ ـــ الطعامَ: کھانے کا ذائقہ معلوم کرنے کے لئے اس کو چکھنا۔ کہا جاتا ہے: اِسْتَطْعَمْتُهُ الحديثَ: اس نے اس سے اپنی بات سے لطف اندوز کرنے کی درخواست کی۔ رجُلٌ ذو طَعْم: عقل مند، سمجھ دار آدمی۔ الطُّعْم: کھانا۔ (کہا جاتا ہے۔ هذا طعامٌ طُعْمٍ: یہ کھانا کھانے سے کھانے والا سیر ہو جاتا ہے)۔ پرندے یا مچھلی کو شکار کرنے کے لئے ڈالا ہوا دانہ یا چارہ۔ عند العامة: زہر۔ چنانچہ کہتے ہیں۔ وضع له طُعْمًا: اس نے اسے زہر دیا۔ الطُّعْمَة جمع طُعَم: خوراک، رزق، کھانے کی دعوت، کسب و کمائی کا ذریعہ، کہا جاتا ہے۔ جعلتُ ضيعتي طُعْمَةً لفلان: میں نے فلاں شخص کو اپنی زمین کاشت کے لئے کرایہ پر دی۔ الطِّعْمَة: کھانے کا طریقہ، گزاران کا ذریعہ۔ الطَّعَام: (مص) جمع أَطْعِمَة جمع

أَطْعِمَات: کھانا، گیہوں۔ الطَّعِم و الطاعِم: خوش خوراک۔ کہا جاتا ہے: اَنَا طَاعِمٌ عن طعامِكم: میں تمہارے کھانے سے مستغنی ہوں (مجھے تمہارے کھانے کی کوئی ضرورت نہیں)۔ جَزُورٌ طَعُومٌ و طَعِيمٌ: قابل ذبح اونٹ جو نہ مریل ہوں نہ فربہ۔ الطَّعُومَة: کھانے کے لئے روکی ہوئی بکری۔ الطَّعامِيّ: کھانا بیچنے والا۔ المِطْعَام: بڑا مہمان نواز۔ المُطْعَم: رزق دیا ہوا۔ المَطْعَم ج مَطَاعِم: کھانے کی جگہ۔ خوراک۔ المِطْعَم م مِطْعَمَة: کھانے کا حریص، زیادہ کھانے والا۔ المفطعُوم (مفع): کھانے یا چکھنے کی چیز۔

۲۔ طَعِمَ - طَعْمًا الغصنُ: ایک درخت کی ٹہنی کا دوسرے درخت کی ٹہنی سے مل جانا۔ طَعَّمَ الغصنَ (ز): ٹہنی کو دوسرے درخت کی ٹہنی سے پیوند لگانا۔ ـــ الصحيحَ (طب): کو ٹیکہ لگانا۔ طَاعَمَ و تَطَاعَمَ الحَمامُ: کبوتر کا اپنی مادہ کی چونچ میں اپنی چونچ ڈالنا۔ أَطْعَمَ الغصنَ: بمعنی طَعَّمَ الغصنَ۔ اِطَّعَمَ: عرب کہتے ہیں: هو لا يَطَّعِمُ: نہ تو وہ ادب سیکھتا ہے نہ اصلاح ہی اسی میں کوئی خوشگوار اثر کرتی ہے۔ المَطْعُوم (ز): پیوند (ٹہنی وغیرہ)۔ ٹیکہ۔ التطعيم (ز): قلم لگانا، پیوند لگانا، پیوند کاری۔

۳۔ طَعِمَ - طَعْمًا و طُعْمًا عليه: پر قادر ہونا۔ الطُّعْم: قدرت۔

○ طَعِمَ - طَعْمًا هٗ: کو کھانا، چکھنا، مزے سے چکھنا، کا لطف اٹھانا، سے لطف اندوز ہونا۔ طَعَّمَ هٗ: (درخت وغیرہ) کو پیوند لگانا۔ ـ ہ ب: کو کا ٹیکہ لگانا۔ ـ ہ ب: پر کسی چیز کی پچی کاری کرنا، منبت کاری کرنا۔ أَطْعَمَ هٗ ہ: کو کچھ کھلانا، کو کچھ کھانے کے لئے دینا، کو کوئی خوراک دینا، کو کوئی غذا پہنچانا، کو کھانا یا مشروب پیش کرنا۔ أَطْعَمَهُ من جوع: کی بھوک مٹانا۔ تَطَعَّمَ ہ: کو چکھنا۔ استطعم بمعنی تَطَعَّمَ نیز کھانا طلب کرنا۔ طَعْم جمع طُعُوم: مزہ، ذائقہ، لذت، خوشگوار ذائقہ۔ طَعْمِيَة: ایک قسم کا سموسہ۔ طُعْم: پیوند، دانہ، چارہ (شکار کو پکڑنے کے لئے) جانور یا پرندہ جو وحشی جانوروں کو پھانسنے کے لئے رکھا جائے، کسی شخص کو خطرہ میں ڈالنے کے لئے فریب دینے والا شخص۔ جمع طُعُوم: چیچک کے ٹیکہ کی دوا، ویکسین (Vaccine)۔ طَعِم: مزے دار، لذیذ، چٹپٹا، اشتہا انگیز، بھوک لگانے والا۔ طُعْمَة جمع طُعَم: خوراک، چارہ، دانہ، شکار۔ أصبح طُعْمَةَ النيران: آگ سے تباہ و برباد

ہو جانا۔ طُعْمَةٌ لِمَدافِعِ الحرب: توپوں کا چارا۔ اَضْرَبَ عَنِ الطعام: بھوک ہڑتال کرنا۔ مَطْعَم ج مَطَاعِم: طعام خانہ، ریستوران۔ کھانے کا کمرہ۔ مَیس (mess) بحری جہاز پر کھانے کا ہال کمرہ، خوراک، تطعيم: ٹیکہ لگانا۔ inoculation یا Vaccination منبت کاری، پچی کاری، جڑاؤ کا کام، مرقع کام۔

طعن: ۱۔ طَعَنَ - طَعْنًا ہ بالرمح: کو نیزہ مارنا، نیزہ چھبونا۔ طَعْنًا و طَعَنَانًا فی الرجل و عليه: میں عیب نکالنا، کو طعنہ مارنا۔ تَطَاعَنَ تطاعُنًا و طِعانًا و اِطَّعَنَ القومُ: ایک دوسرے کو نیزہ مارنا۔ الطَّعْنَة جمع طَعْن و طَعَنَات: نیزے کی ضرب، نیزہ کی ضرب کا نشان۔ الطَّعَّان و المِطْعَن و المِطْعَان جمع مَطَاعِن و مَطَاعِين: بڑا نیزہ باز۔ هو طَعَّانٌ فی اعراض الناس: وہ لوگوں کی تحقیر کرنے والا ہے۔ وہ گستاخ ہے۔ الطعين جمع طُعُن: نیزہ کی ضرب کھایا ہوا۔ الطِّعِّين: جنگ میں ماہر نیزہ باز۔ المِطْعَنَة: نیزہ بازی۔

۲۔ طَعَنَ - طُعُنًا فی المفازة: بیابان میں جانا۔ فی السِّنّ: بوڑھا ہونا۔ الفرسُ فی العِنان: گھوڑے کا لگام کھینچ کر تیز چلنا۔ ـ طَعْنًا و طَعَنَانًا الليلَ: ساری رات چلنا۔

۳۔ طُعِنَ الرجُلُ: طاعون کی بیماری میں مبتلا ہونا۔ الطاعُون جمع طَوَاعِين (طب): طاعون کی بیماری، پلیگ، وباء سے موت۔

○ طَعَنَ - طَعْنًا ہ / ہ ب: کو کچھ گھونپنا، بھونکنا، چبھونا، کو سے چھیدنا۔ ہ: کو خنجر وغیرہ، گھونپنا، بھونکنا۔ فی / علی: کو بدنام کرنا، رسوا کرنا، کی بدگوئی کرنا، کی ساکھ ختم کرنا، کو لفظوں سے ایذا دینا، کی برائی کرنا۔ فی حکم: فیصلہ کے خلاف دلیل پیش کرنا، فیصلہ کو چیلنج کرنا، حکم کے خلاف اپیل کرنا، حکم پر نکتہ چینی کرنا۔ ـــ فی: کو غلط ثابت کرنا، کی تردید کرنا۔ ـــ فی: میں داخل ہونا۔ طعن فی السِن: بوڑھا ہو جانا۔ طعن فی قول عقیدہ کو غلط ثابت کرنا یا اسکی تردید کرنا۔ تطاعن: ایک دوسرے کو زور سے دھکیلنا، ایک دوسرے پر حملہ کرنا، باہم جنگ کرنا۔ مَطَاعِن فی: کے خلاف سب و شتم۔ دشنام طرازیاں۔ طَاعِن و طاعِن فی السن: بوڑھا۔ رسالة طاعنة: سخت ہجو۔ مطعون: طاعون زدہ۔

طغر: طَغَرَ - طَغْرًا ہٗ: کو ہٹانا، دور کرنا۔ الطُّغْرَاء و الطُّغْرَى جمع طُغْرَاءات و طُغْرَيَات: فرامین

شاہی اور سکوں پر بنائی جانے والی علامت، عوام اسے طُرّہ کہتے ہیں۔ (ترکی لفظ) الطُغرانی: ایسی علامت بنانے والا۔

ⓤ طُغراء: مونوگرام۔ ریاستی دستاویزات اور سکّے۔

طغم: ۱۔ تَطَغَّمَ علیہ: کے بارے میں جاہل بننا۔ الطُغمَۃ جمع طُغمات و طُغَم: جتھا، ٹولہ، جمعیت، حلقہ، گروہ۔ الطُغم: سمندر، بہت پانی۔ الطغام: (واحد طَغامَۃ) کمینے لوگ (واحد جمع) اوباش۔ معمولی پرندے۔ الطَغامَۃ: بے وقوف۔ الطُغومَۃ و الطُغومِیّۃ: بے وقوفی، کمینگی۔

ⓤ طَغام: عام لوگ، عوام، منکسر المزاج، عاجز، غیر اہم۔

۲۔ طَغمَش الرجُلُ: کمزور نظر ہونا۔ الیہ: کی طرف کمزور نظر سے دیکھنا۔ صفت: مُطَغمِش۔

طغا: طَغا۔ طُغُوًّا و طُغُوًّا و طُغوانًا: حد سے گزر جانا۔ البحرُ: سمندر کا جوش میں آنا۔ السیلُ: سیلاب کا چڑھ آنا۔ طَغَّی ہُ: کو سرکشی پر اکسانا۔ أطغی ہُ: کو سرکشی پر اکسانا۔ ـــ ہُ المالُ و نحوہُ: مال وغیرہ کا کسی کو سرکش بنا دینا۔ تَطاغَی الموجُ: لہر کا جوش مارنا۔ الطَغوَۃ جمع طَغَوات: بلند جگہ۔ الطُغوَی: طغا کا اسم۔ الطاغوت جمع طَواغ و طَواغِیت: ہر سرکش، گمراہ کرنے والا، شیطان، ہر باطل معبود۔ الطَواغِی و الطَواغیت: بت خانے۔

ⓤ طَغا۔ طُغوا و طَغَی۔ طَغیًا و طَغَی۔ طَغا و طُغیانًا: مناسب حدوں سے تجاوز کرنا، بڑھنا (سمندر کا) طوفانی یا طوفان خیز ہونا، ہنگامہ خیز ہونا، بہت زوروں کا ہونا، سخت تیز ہونا (دریا کا) کناروں سے باہر آ جانا، دریا میں سیلاب آنا۔ ـــ علی: سے چھلکنا، کناروں سے باہر آنا، کو زیر آب کرنا، غرق کرنا، سیلاب میں مبتلا کرنا، پر بھر مار کر، بوچھاڑ کرنا۔ علی: کو زیر کرنا، پر قابو پانا، کو قابو میں لانا، کو گرفت میں لینا، مٹھی میں لینا، پر واقع ہونا، پڑنا، پر ظلم و تشدد کرنا، پر دہشت طاری کرنا، سے سختی کا سلوک کرنا۔ طَغَی۔ علی: میں سب سے اہم، نمایاں یا سب پر فائق ہونا۔ میں رواج ہونا، عام ہونا، پر غلبہ یا تسلط کرنا، سے زیادہ اہم ہونا یا زیادہ بھاری یا وزنی ہونا، سے زیادہ وقیع ہونا۔

طُغوان: سیلاب، طوفان، سیل۔ طُغیان: سیلاب، طوفان، سیل، ظلم، جور و استبداد، خاتمہ۔ دہشت گردی

ـــ طاغ جمع طُغاۃ: ظالم حکمران، بے انصاف، ظالم، جابر، مستبد حاکم، مطلق العنان حاکم۔ طاغِیَۃ: بمعنی طاغ نیز عنڈا، بے حس، ظالم، جنگلی، بن مانس، گوریلا۔

طغی: طَغا و طَغِی۔ طَغیًا و طُغیانًا و طِغیانًا: بمعنی فعل طغا (و والا) -- الکافرُ: کافر کا کفر میں غلو کرنا۔ عام لوگ کہتے ہیں طَغاۃُ الشیطان: شیطان نے اسے بھلائی کے راستہ سے دور کر دیا۔ الرجُلُ: ظلم و نافرمانی میں حد سے گزر جانا۔ الماءُ: پانی کا بلند ہونا۔ طَغَّی و أطغَی فلانًا: کو سرکشی پر اکسانا، کو سرکش بنانا۔ الطَغیَۃ: ایک بار کی سرکشی یا شرارت، سرکش گھوڑا وغیرہ، پہاڑ کی چوٹی، ہر بلند جگہ۔ الطاغِی (فا) جمع طُغاۃ و طاغُونَ: ظالم۔ الطاغِیۃ: الطاغی کا مونث، جبار، متکبر، سرکش، بیوقوف، بجلی، رومی بادشاہوں کا لقب، غالباً عربوں نے یہ نام غیر عربوں کا رکھا تھا۔

طفّ: ۱۔ طَفَّ۔ طَفًّا الشیءُ منہ: کے قریب ہونا۔ طَفَّ المکیالَ: پیمانہ کو تھوڑا سا کم بھرنا۔ بہ موضع کذا: کو دھکیل کر کسی جگہ کے قریب کرنا۔ أطَفَّ لہ: کو دھوکا دینے کا ارادہ کرنا کوشش کرنا۔ علیہ: پر مشتمل ہونا۔ استَطَفَّ تِ الحاجۃُ: ضرورت کا پورا ہونا۔ الطَفّ جمع طُفُوف: کنارہ، پہلو، ساحل، گھر کا صحن، دامن کوہ۔ طَفافُ الشمسِ: سورج کا غروب ہونے کے قریب ہونا کہا جاتا ہے۔ اتانا عند طفاف الشمس: وہ ہمارے پاس سورج کے غروب ہونے کے وقت کے قریب آیا۔ الطافَّۃ: باغ کا گرداگرد، پہاڑوں اور میدان کے درمیان قطعہ زمین۔ الطفیف: نامکمل، ناقص، غیر اہم، بہت تھوڑا، ناقابل اعتناء۔

۲۔ طَفَّ۔ طَفًّا الحائطَ: دیوار پر چڑھنا۔ ہُ برجلہ او بیدہ: کو پاؤں یا ہاتھ سے اٹھانا۔ أطَفَّ علیہ: پر جھانکنا۔ أطَفَّ الکیلَ: پیمانہ بھرنا۔ علیہ بحجرٍ: کو پتھر مارنے کے لئے اٹھانا۔ أطَقَّ لہ السیفَ: تلوار کی طرف جھکانا۔ استَطَفَّ علیہ: کو اوپر سے جھانکنا۔ الطَفّ (مص) جمع طُفُوف: اونچی زمین۔ ـــ و الطَفَف و الطَفاف و الطِفاف و الطُفافۃ من الأناءِ: برتن کا کنارہ، پیمانے سے فالتو یا بقیہ۔ اناءٌ طَفّان: کناروں تک یا اوپر تک بھرا ہوا برتن۔

۳۔ طَفَّفَ علی عیالہ: بال بچوں پر بخل و کنجوسی کرنا۔ الطَفِیف: تھوڑا، حقیر، خسیس معمولی، گھٹیا۔

۴۔ طَفطَفَ الطائرُ: پرندہ کا بازو پھیلانا۔

۵۔ الطَفّ و الطَفّاف من الخیل: چست و سبک اور تیز رفتار گھوڑا۔ الطَفاف و الطِفاف: رات کی تاریکی۔

۶۔ طَفطَفَ طَفطَفَۃً: دشمنوں کے ہاتھوں میں ڈھیلا ہونا، جب کوئی شخص ایسے منصب پر فائز ہو جائے جس کا وہ مستحق نہ ہو تو عوام کہتے ہیں۔ ھو یطفطف علیہ۔ الطَفطَفَۃ (مص) جمع طَفاطِف و الطِفطِفَۃ: کمر، ڈھیلا اور متحرک گوشت۔ الطَفطاف: پہلو، ساحل، درخت کی تر و تازہ، نرم شاخیں۔

ⓤ طَفَّفَ ہ: کو ناقص یا ناکافی بنانا۔ علی: کے حق میں کنجوس ہونا، پر بہت تھوڑا خرچ کرنا کو تھوڑا دینا۔

طفیف: ناقص، کم، معمولی، غیر اہم، معمولی، یونہی سا، بہت ہی کم، ناقابل اعتناء۔ تَطفِیف: کنجوسی کرنا، کنجوسی بخل، جزرسی، ازحد کفایت شعاری۔

طفیٔ: طَفِیَٔ۔ طُفُوءً ات النارُ: آگ کا بجھنا۔ ـــ ت عینہُ: آنکھ کا بے نور ہونا۔ أطفَأ النارَ: آگ بجھانا۔ کہا جاتا ہے: أطفَأَ الفتنۃَ او الحربَ: اس نے فتنہ یا لڑائی کو فرو کر دیا۔ انطَفَأ انتِفاءً تِ النارُ: آگ بجھ جانا۔ الإطفائی جمع اطفائیون: آگ بجھانے والا۔ الإطفائیۃ: آگ بجھانے والا محکمہ۔ مُطفِئُ الجَمرِ: ایام عجوز کا چوتھا یا پانچواں دن۔ مُطفِئُ الرَضفِ: مصیبت۔ مُطفِئۃ الرضف: چربی جو گرم پتھر پر پڑے تو پگھل جائے اور اس کی گرمی دور کر دے۔ المِطفَأۃ جمع مَطافِئ: آگ بجھانے کا آلہ۔

ⓤ أطفَأ النورَ: روشنی بجھانا۔ العطشَ: پیاس بجھانا۔ الکلسَ: چونا بجھانا، چونا پانی میں بجھانا۔ أطفأ جَذوَۃَ یومِہِ و أحرَقَ فَحمَۃَ لیلہ فی العمل: دن رات، کام کرنا۔ انطَفَأ بمعنی طَفِئَ۔ طَفّایۃ: آگ بجھانے کا آلہ۔ مِطفأۃ جمع مطافئ: آگ بجھانے کا سامان، آگ بجھانے والا آلہ، آگ بجھانے والا انجن Fire extinguisher ۔ Fire engine

اطفاء: آگ بجھانا۔ جِہازُ إطفاء الحریق: آگ بجھانے کا سامان۔ رِجالُ الاطفاء: آگ بجھانے کا محکمہ، آگ بجھانے والے۔ فائر مین Fire men

رجالُ المطافئ: آگ بجھانے کا محکمہ، آگ بجھانے والے۔ Fire men عملیات الاطفاء: آگ بجھانے کی کارروائیاں۔ اطفائیۃ: آگ بجھانے کا محکمہ۔ مُطفَأ: بجھا ہوا، پھیکا، مدہم، بے رونق، کند، پھیکا، ہلکا، بے لطف، بے کیف، سپاٹ۔

طفح: ۱۔ طَفَحَ۔ طَفحًا و طُفُوحًا الاناءُ: برتن کا بھر کر کناروں سے بہنا۔ الاناءَ: برتن کو بھرنا (لازم و متعدی) ـــ السکرانُ: مخمور کا شراب سے پُر ہونا۔ ـــ ت المرأۃُ بالولد: عورت کا پورے دنوں کا بچہ جننا، کہا جاتا ہے۔ اطفَح عنّی: میرے پاس سے چلے جاؤ۔ طَفَّحَ و أطفَحَ الاناءَ: برتن کو اتنا بھرنا کہ کناروں سے بہنے لگے۔ اِطَّفَحَ القِدرَ: ہانڈی کے جھاگ نکالنا۔ الطِفاح: پُری، بھرائی۔ الطُفاحَۃ: ہانڈی کے جھاگ۔ الطُفحان م طَفحَی: کناروں سے بہنے

والا۔الطَافِحة: الطافح کا مونث۔ فرسٌ طَفَّاحُ القوائم: بہت تیز دوڑنے والا گھوڑا۔المُطَفَّحَة: کفگیر۔
۲۔ طَفِحَ۔ طَفحًا و طُفُوحًا الرجُلُ: غشی کھانا (عام زبان میں)
۳۔ الطفحان م طَفحَانَة: بیوقوف، ست (عام زبان میں) الطَافِحَة: خشک۔
○ طَفحَ۔ طَفحًا و طُفُوحًا ب: کیساتھ کناروں سے بہنا۔طَفَّحَ ہ: (برتن کو) کناروں تک بھرنا، لبالب بھرنا۔أَطفَحَ بمعنی طَفَّحَ۔ طَفح: از حد بہتات، وفور، بھرا ہونا یا بھرنا، جلد کی پھنسی، سرخ باد۔طَفحَة: جلد کی پھنسی، سرخ باد۔طَفحِي: پھوٹ نکلنے والا، سرخ باد کا۔طُفُوح: از حد بہتات، وفور، بھرا ہونا، بھرنا۔ طُفَاحة: جھاگ، کف۔طَفحَان م طَفحَي: کناروں سے بہتا ہوا، لب لب بھرا ہوا، لب لب۔ مِطفَحة: کفگیر۔طَافِح: کناروں سے بہتا ہوا، لبالب، کناروں تک بھرا ہوا، اتنا بھرا ہوا کہ کناروں سے بہتا ہو۔
طفذ: طَفَذَ۔ طَفذًا المیتَ: میت کو دفن کرنا۔
الطَفذ و الطَفَذ جمع أَطفَاذ: قبر۔
طفر: طَفَرَ۔ طَفرًا و طُفُورًا: کودنا، پھاندنا۔طَفَّرَ اللبنُ: دودھ کا بالائی والا ہونا۔ ـــ الفرسَ النهرَ: گھوڑے کو ندی کودانا۔أَطفَرَ الفرسَ النهرَ: گھوڑے کو ندی کودانا۔الطَفرَة: کود، پھاند ـــ عند العامة: بدن پر نکلنے والی پھنسیاں ـــ من اللبن: بالائی، ملائی۔الطَفرَان عند العامة: جس کے پاس مال نہ ہو، مفلس۔
○ طَفَرَت جوانحُها: عورت کا سینہ مسرت آمیز اضطراب سے، زور سے اونچا نیچا ہوا۔طَفرَة: کود، پھاند، اضطراری حرکت، جوش، تندی، تیزی، کامیاب قدم۔طَفرَةً: ایک جست میں۔طَفرَان: کنگال، محتاج مفلس۔طَفَر: گھوڑے کا پٹھا۔
طفس: طَفِسَ۔ طَفَسًا و طَفَاسَةً: گندا ہونا۔صفت طَفِس طَفس۔ طُفُوسًا الرجُلُ: مرجانا۔
طفق: طَفِقَ۔ طَفَقًا و طُفُوقًا یَفعَلُ کذا: کچھ کرنے لگنا۔الموضعَ: جگہ پر رہنا۔
طَفَقَ۔ طَفقًا و طُفُوقًا یفعل کذا: کچھ کرنے لگنا۔ ـــ بمراده: مراد میں کامیاب ہونا اپنی مراد کو پالینا۔ أطفَقَ ہُ بمراده: کو اسکی مراد میں کامیاب کرنا۔
○ طَفِقَ۔ طَفَقًا یفعل کذا: کچھ کرنا شروع کرنا، کچھ کرنے لگنا، اچانک کچھ کرنا۔
طفل: ۱۔ طَفُلَ۔ طُفُولَةً و طَفَالَةً: نرم و نازک اور پروردہ ناز و نعمت ہونا۔طَفَّلَ ہُ: سے نرمی کرنا۔ طَفَّلَ الراعی الابلَ: چرواہے کا نرمی سے اونٹوں کو ہانکنا تاکہ ان کے بچے ان سے آملیں۔أَطفَلَت الأُنثی: عورت کا چھوٹے بچے والی ہونا۔تَطَفَّلَ: بچوں کی سی عادت اختیار کرنا۔الطَفل جمع طِفَال و طُفُول م طَفلَة: ہر نازک و نرم شئے۔الطِفل جمع أَطفَال م طِفلَة: ہر چیز کا چھوٹا کہا جاتا ہے۔هو یسعی لی فی اطفال الحاجات: وہ میری چھوٹی موٹی ضرورتوں کے سلسلہ میں مشغول رہتا ہے۔کہا جاتا ہے: جاریةٌ طِفلٌ و طِفلَةٌ: چھوٹی لڑکی کبھی طفل واحد اور جمع کے معنی دیتا ہے کیونکہ وہ اسم جنس ہے ہر وحشی جانور کا بچہ۔ ریحٌ طَفلٌ: نرم چلنے والی ہوا۔الطفل (مص) بچپن (کی حالت)۔الطُفُولیَة و الطَفَالة و الطُفُولَة: بچپن۔المُطفِل جمع مَطَافِل بچہ والی (انسان یا جانور میں سے) کہا جاتا ہے: لَیلَةٌ مُطفِلٌ: سرد رات جو بچوں کی موت کا باعث ہو۔
۲۔ طَفَلَ۔ طُفُولاً: تاریکی میں داخل ہونا۔ ـــ ت الشمسُ: سورج کا غروب ہونے کے قریب ہونا۔ طَفَّلَ اللیلُ: رات کا نزدیک آنا۔ ـــ ت الشمسُ: سورج کا غروب ہونے کے قریب ہونا۔أَطفَلَ: تاریکی میں داخل ہونا۔ت الشمسُ: سورج کا غروب کے وقت سرخ ہونا۔الطِفل: رات، غروب ہونے کے قریب سورج۔ الطَفَل: تاریکی، اندھیرا۔طَفَلُ الغداةِ: طلوع آفتاب کے تھوڑی دیر بعد۔العشيِّ: غروب آفتاب کے تھوڑی دیر پہلے۔
۳۔ طَفِلَ۔ طَفَلاً و طُفِّلَ النباتُ: مٹی لگنے سے پودے کا نہ بڑھنا۔
۴۔ طَفَّلَ الرجُلُ: طفیلی ہونا۔تَطَفَّلَ: طفیلی ہونا۔ الطُفَیلِي: بن بلائے دعوت میں آنے والا (ن ح) طفیلی پودا یا کیڑا Parasite (جو دوسرے پودوں یا کیڑوں پر گزارہ کرتے ہوں)
۵۔ طَفَّلَ الکلامَ: بات سوچنا۔أَطفَلَ الکلامَ: بات سوچنا۔
۶۔ الطَفَل: حاجت، ضرورت، چنگاری، کہا جاتا ہے۔ تطایرت أطفالُ النار: چنگاریاں ہر طرف اڑیں۔ الطُفال و الطَفَال: خشک گارا۔الطَفِیل: تالاب میں بچا ہوا گدلا پانی۔
○ طَفَّلَ علی: کے سر پر زبردستی جا کر مسلط ہونا، کے سر پر سوار ہو جانا، کے معاملہ میں خواہ مخواہ دخل دینا، پر بوجھ بننا، طفیلی ہونا۔علی مائدته: دوسرے کے خرچ پر زندگی بسر کرنا۔تطَفَّلَ علی بمعنی طَفَّلَ نیز تطَفَّلَ: بن بلائے آنا، بے وقت آنا، خلل ڈالنا، کے سر پر سوار ہو، خواہ مخواہ دخل دینا۔طِفل جمع اطفال: شیرخوار بچہ، ننھا منا بچہ، گود کا بچہ، دودھ پیتا بچہ۔طِفلَة: بچی۔
طَفل: نرم و نازک، کمہار کی چکنی مٹی۔طِفلِي: بچہ کا، بچوں کا، بچپن کا، بچوں کا سا، طفلانہ۔طَفل: ایام طفلی (عالِم) شیر خوارگی (عالَم) طفولیت، بچپن، بچپن کا مرحلہ۔طَفلَة: کمہار کی چکنی مٹی۔طُفال: چکنی مٹی، کمہار کی چکنی مٹی، نباتاتی کھادوالی زرخیز مٹی۔طَفَالة: شیر خوارگی، بچپن، بچپن کا مرحلہ، ابتدائی مرحلہ، شروعات، طلوع سحر، ابتدائی عرصہ۔طُفُولة: شیر خوارگی، بچپن، ابتدائی، بچپن، بچپن کا مرحلہ۔طُفُولیة: شیر خوارگی، بچپن، بچپن کا مرحلہ۔طُفُولِي: بچہ کا، بچپن کا یا شیر خوارگی کا یا کے متعلق، بچوں کا سا، طفلانہ۔ طُفَیلِي: ناخواندہ مہمان، مداخلت کرنے والا، سر پر سوار ہونے والا، زبردستی سر پر سوار ہونے والا، طفیلی، مفت خورہ، طفیلی پودا یا کیڑا، بے حد خوشامدی، چاپلوس، ٹوڈی۔علم الطُفَیلِیَات: طفیلی پودوں یا کیڑوں کا علم۔مُتَطَفِّل: طفیلیانہ، طفیلی، مفت خورہ، ناخواندہ مہمان۔
طفن: طَفَنَ۔ طَفنًا: مرنا۔ ـــ ہُ: کو قید کرنا۔اطفَأَنَّ المکانُ: جگہ کا قابل اطمینان ہونا۔ ـــ الرجلُ: اچھی عادت والا ہونا۔اتطفاتِین: جھوٹ، لغو، بیہودہ گفتگو، قید۔
طفا: ۱۔ طَفَا۔ طَفوًا و طُفُوًّا: پانی کے اوپر تیرنا اور پانی میں نہ ڈوبنا۔ السمکُ الطافي: پانی میں مرنے اور اس پر تیرتی رہنے والی مچھلی۔ ـــ الظبيُ: ہرن کا تیز دوڑنا۔ ـــ فوق الفرس: گھوڑے پر کود کر سوار ہونا۔ الطُفَاوة: ہانڈی کا جھاگ وغیرہ (کہا جاتا ہے۔اصبنا طفاوة من الربیع: ہمیں موسم بہار کا کچھ حصہ ملا)، سورج یا چاند کا ہالہ۔الطُفوَة: کمزور اور پتلا پودہ۔
۲۔ طَفَا۔ طَفوًا و طُفُوًّا فلانٌ: مرنا۔ ـــ فی الارض: زمین میں داخل ہونا۔
۳۔ الطُفیَة جمع طُفيً (ح): ایک زہریلا سانپ۔
○ طَفَا۔ طَفوًا و طُفُوًّا: تیرنا، بہے چلے جانا، ظاہر ہونا، سطح پر آنا۔طفا به الی السطح: کو سطح پر لانا۔طُفَاوَة: کوئی تیرتی یا بہتی چیز، جہاز کا سمندر میں تیرتا ہوا مال، جہاز کے تیرتے ہوئے ٹکڑے، ہالہ (سورج یا چاند کے گرد) طافٍ سطحی، اوپری (Super ficial) طافِیه: تیرتا ہوا برفانی تودہ (Floating ice berg)
طق: ۱۔ طَقٌ: پتھر پر پتھر کے گرنے کی آواز۔

۲۔ طَقْطَقَ طَقْطَقَةَ الدوابُّ: جانوروں کا پاؤں سے آواز نکالنا۔

○ طَقَّ ۔ طَقًّا: بھک کرنا، بھک سے اڑنا، تڑخنا، کڑکڑ کرنا، کھٹ کھٹ کرنا، پھڑ پھڑانا، پھٹنا، پھوٹنا، پھٹ کر اڑ جانا، دھماکے سے پھٹنا۔

طقس: الطَقس جمع طُقُوس: طریقہ خصوصاً مذہبی طریقہ، رسم ـــ عند العامة: موسم، آب وہوا (یونانی لفظ) الطقسوس (ن): ایک قسم کا درخت۔

○ طَقَّسَ: عسائیوں کی دعاؤں کی کتاب میں لاکر رکھنا۔ تَطَقَّسَ: مذہبی رسوم ادا کرنا، مذہبی رسوم پر چلنا۔ طُقوس: رسم، رسومات، مذہبی رسم، پادریوں کا ایک منصب۔ طَقْسی: عیسائیوں کی نماز کے متعلق۔ الطقسات: عیسائیوں کی نماز کی کتابیں۔ طَقْطَقَ: تڑخنا، بُراقے سے نکلنا یا بند ہونا، کھڑکھڑ کرنا، جھن جھن کرنا، کھڑکھڑانا، چھک چھک کرنا، بھک کرنا، دھماکہ سے ٹوٹنا، چٹخنا، چڑچڑانا، سرسرانا۔

○ طَقَمَ ہ: (گھوڑے) کو جوتنا، لگام دینا۔ طَقْم جمع طُقُوم و طُقُومَة و أَطْقُم: بہت سی امدادی اشیاء، سلسلہ، سوٹ، جوڑا (کپڑوں کا) سیٹ (اوزاروں وغیرہ کا) گھوڑے کا ساز وبراق۔ طقم الاسنان: (مصنوعی) دانتوں کا چوکا یا سیٹ۔ طاقِم بمعنی طَقم نیز (جہاز کا) عملہ۔ طاقم الاسنان: (مصنوعی) دانتوں کا چوکا یا سیٹ (Denture)

طلّ: ۱۔ طَلَّ ۔ طَلاًّ الغَرِيمَ: قرض خواہ کو ٹالنا۔ ہُ حقَّہ: کو اس کا حق بہت کم دینا یا حق مار لینا۔ و طُلَّ طَلاًّ الدمُ: خون رائیگاں جانا، خون کا انتقام نہ لیا جانا۔ صفت طليل و مَطْلُول۔ أَطَلَّ على حقي: میرے حق پر غالب آنا۔ الدمَ: خون بغیر قصاص کے چھوڑ دینا، کہا جاتا ہے۔ أَطَلَّ على فلان بالاذی: کو مسلسل ایذا دینا۔ اُطِلَّ الدمُ: خون بغیر قصاص کے چھوڑا جانا صفت مُطَلٌّ الطُلاء: بے بدلہ خون۔

۲۔ طَلَّ ۔ طَلاًّ تِ السماءُ الارضَ: آسمان کا شبنم برسانا۔ الطَلّ (مص) جمع طِلال و طِلَلَ: تھوڑی سی بارش، شبنم، نمی۔ الطَلَّة: اسم مرہ، شبنم کا ترکیا ہوا باغ۔ المَطْلُول (مفع) من الاماکن: شبنم پڑنے والی جگہ۔ المُطِلّ: کہر۔

۳۔ طَلَّ ۔ طَلاًّ ہُ بالدهن: کو تیل کی مالش کرنا، پر تیل لگانا۔ طَلَلُ السفينة: کشتی کا پردہ۔

۴۔ طَلَّ ۔ طَلاًّ الابلَ: اونٹوں کو تیز ہانکنا۔

۵۔ طَلَّ ۔ طَلاًّ لَةَ الشيءُ فلانًا: کو حیران کرنا، کو پسند آنا۔ الطَلّ: خوبصورت، قابل ستائش۔ الطَلَّة: الطَلّ بمعنی خوبصورت قابل ستائش کا مونث، دل پسند خوشبو، لذیذ شراب، بیوی، خوراک اور لباس میں کثرت۔ الطَلالَة (مص): اچھی حالت، خوبصورتی، شادمانی۔

۶۔ أَطَلَّ الزمانُ: زمانہ کا قرب ہونا۔-- عليه: کو اوپر سے جھانکنا۔ تَطالَّ: دور کی چیز دیکھنے کے لئے گردن اونچی کرنا۔ کہا جاتا ہے: تطاللتُ لهَ: میں نے دور سے اسے دیکھنے کے لئے اپنی گردن اونچی کی۔ اِسْتَطَلَّ عليه: کو اوپر سے دیکھنا۔ الفرسُ ذنبَه و بذنبه: گھوڑے کا اپنی دم کھڑی کرنا۔ الطُلَّة جمع طُلَل: گردن۔ الطَلَل جمع أَطْلال و طُلُول: اونچی جگہ، کھنڈرات، ہر چیز کا جسم، کہا جاتا ہے۔ اعجبنی طَلَلُهُ راقنی هيكلُهُ: مجھے اس کا جسم اچھا لگا۔ من الدار: گھر کا چبوترہ۔ طَلَلُ الماء: پانی کی سطح، کہا جاتا ہے۔ مشی علی طللِ الماء: وہ پانی کی سطح پر چلا۔ الطَلالَة: ہر چیز کا جسم، کھنڈرات۔ المُطَلّ: بلند جگہ جہاں سے نیچے دیکھا جائے۔

۷۔ الطِلّ: بڑی عمر والا امرد (ح) سانپ۔-- و الطُلّ: دودھ، خون، اونٹنی کے دودھ کی قلت۔ الطِلّ (ح): سانپ۔ الطُلَّة جمع طُلَل: ایک مرتبہ دودھ پینے کی مقدار۔ الطَلِيل جمع طِلَّة و أَطِلَّة و طُلُل: پرانی چٹائی۔

۸۔ طَلْطَلَ ہُ: کو ہلانا۔ الطَلْطِل و الطَلْطِلة: مصیبت۔ الطُلاطِل: موت، سخت بیماری۔ الطُلاطِلة: مصیبت، موت، حلق کا کوا، عام لوگ اس کو طَنطَلة کہتے ہیں۔

○ طَلَّ ۔ طُلاًّ ہ: (زمین پر) خصوصاً آسمان کا، چھڑکاؤ کرنا، پر (آسمان سے) پھوہار پڑنا، ترشح ہونا (آسمان کا) کو شبنم سے تر کرنا، (آسمان سے زمین) پر اوس پڑنا۔ طَلَّ ۔ ـُ: ظاہر ہونا، اٹھنا، دھندلا سا اور بڑا دکھائی دینا، نظر آنا، ظاہر ہونا، معلوم ہونا، لگنا۔ اَطَلَّ علی: کو اوپر سے دیکھنا، سے کہیں بلند ہونا، کسی اونچی جگہ سے کسی جگہ کا نظر آنا (کمرے کھڑکی وغیرہ کا) پر یا کی طرف کھلنا۔ أطلّ من: سے آہستہ آہستہ، ذرا سا نکلنا، سے باہر دیکھنا، ظاہر ہونا، نظر آنا۔ طَلَل جمع اطلال: کھنڈرات، آثار، باقیات۔ دم مطلول: خون جس کا انتقام نہ لیا گیا ہو۔

طلب: ۱۔ طَلَبَ ۔ طَلَبًا الشيءَ: کو ڈھونڈنا، تلاش کرنا، طلب کرنا۔ اليه: کی طرف راغب ہونا (مولدین کے نزدیک) طلبه الی المبارزة: کو مقابلہ میں بلانا۔ بدم فلان فلانًا: کا سے انتقام لینے کا ارادہ کرنا۔ فلانةً: سے منگنی کرنا، عام لوگ کہتے ہیں۔ طلبها من ابيها فطلّبه اياها: یعنی اس نے لڑکی کے باپ سے اس کا رشتہ مانگا جو اس نے منظور کرلیا۔ طَلَّبَ الشيءَ: کو مہلت دے کر مانگنا۔ طالَبَ طِلابًا و مُطالَبَةً ہُ: سے اپنا حق طلب کرنا۔ اسم الطَلَب اور الطِلْبَة۔ أَطْلَبَ ہُ: کو مانگنے کے لئے مجبور کرنا (کہا جاتا ہے۔ أطلبه الفقرُ: یعنی تنگدستی نے اسے مانگنے پر مجبور کردیا) کو وہ چیز دینا جو اس نے مانگی ہو (ضد)۔ تَطَلَّبَ و اِطَّلَبَ الشيءَ: کو بار بار تکلف سے مانگنا۔ الطِلب جمع أَطْلاب و طِلَبَة: مانگی ہوئی چیز، طلب کرنے والا۔ الطِلْبَة: مطالبہ کا اسم، مانگنے کی نوعیت۔ و الطَلِبة: مانگی ہوئی چیز۔ الطَلْبَة: اسم مرۃ، ایک دفعہ کا مانگنا، مخصوص دعا جیسے: طلبة العذراء: حضرت مریم کی دعاء۔ الطالِب (فا) جمع طَلَبَة و طُلّاب و طَلَب و طُلَّب: طالب علم، شاگرد۔ الطُلُوب جمع طُلُب و الطَلِيب جمع طُلَباء و الطَلّاب: بہت طلب کرنے والا، بہت تلاش کرنے والا۔ الطَلِيبَة جمع طَلائِب: الطليب کا مونث۔ المَطْلَب جمع مَطالِب: مطلب، مقصد، مسئلہ۔ فنکار کا موضوع۔ المَطْلُوب (مفع) جمع مَطالِيب: حق وغیرہ، جو طلب کیا جائے (ع ح) دیکھئے الفرض۔

۲۔ طَلَبَ ۔ طَلَبًا: دور ہونا۔ أَطْلَبَ الماءُ: پانی کا دور ہونا اور بغیر مانگے حاصل نہ ہونا۔ الطُلْبَة: دور کا سفر۔ بئر طُلُوب: گہرا کنواں۔ ماءٌ مُطْلِبٌ: دور کا پانی۔

○ طَلَبَ ۔ طَلَبًا و مَطْلَبًا ہ/ ہ: کو ڈھونڈنا، تلاش کرنا۔-- ہ: کے لئے روانہ ہونا، کی راہ لینا۔-- ہ/ ہ: کو ملنے یا دیکھنے جانا۔-- ہ: کی استدعا کرنا، کی درخواست دینا۔-- ہ من: کو سے لینے کی کوشش کرنا، سے کا مطالبہ کرنا۔-- من ہ: سے کوئی چیز مانگنا، سے کسی چیز کا سوال کرنا۔ اِلی ہ: سے کا مطالبہ کرنا۔-- ہ من: سے کچھ چاہنا۔ اِلی أن: سے چاہنا کہ وہ کچھ کرے۔ اِلی: سے تقاضا کرنا، اپیل کرنا، کو مدعو کرنا، سے درخواست کرنا، التماس کرنا، التجا کرنا، کی منت سماجت کرنا۔-- ہ من: سے کچھ طلب کرنا، مانگنا۔-- ہ: کی تلاش میں ہونا، کی جستجو کرنا۔ طالَبَ ہ ہ/ب: سے کچھ واپس طلب کرنا، سے کی واپسی کی درخواست کرنا۔-- ہ ہ/ ب: سے کا مطالبہ کرنا۔ ب: کا مطالبہ کرنا۔ تَطَلَّبَ ہ: کا مطالبہ کرنا، کو ضروری اور مطلوب بنانا۔ طَلَب: تلاش، جستجو، تعاقب، جمع طَلَبات: مطالبہ، دعوی، دعوت، درخواست، خواہش، تمنا، آرزو، التماس، التجا، حکم، آرڈر، کمشن، طلب، (تجارت میں)۔ تحت طلبه: کے ہاتھ میں، کے سپرد، کی تحویل میں۔ عند

الـطـلـب اورلـدى الـطـلـب :مطالبہ پر،بذریعہ درخواست، اگر خواہش ہو، استدعا پر، درخواست پر۔ العـرض و الطلب: رسدوطلب Supply and demand۔ طـلـب الـعـلـم: جستجوئے علم و معرفت،شوق مطالعہ۔ طلب عدم الثقة :عدم اعتماد کی قرارداد یاتحریک طَـلـبَة: نماز، عیسائیوں کی سنگت والی دعا۔ طَلَبِية جمع طلبيات: آرڈر Order، کمشن (Commision) (تجارت) مَـطْـلَـب: تلاش، جستجو، تعاقب جمع مَـطَـالِب: مطالبہ، درخواست، خواہش، دعویٰ، مشکل، مسئلہ جمع مَطَالِب: (حکومت کے مطالبات، ٹیکس taxes) طَـالِـب جمع طُلاّب و طَـلَـبَة: متلاشی، تعاقب کرنے والا، دعویدار، مدعی، درخواست دہندہ، عرضی دعویٰ پیش کنندہ، امیدوار، طالب علم، طالب العلم، شاگرد، بحری فوج کا ایک منصب جہاز کا نوجوان، زیر تربیت افسر Midshipman طَلاّبُ الحاجات: درخواست گزار لوگ۔ طـالـبُ الزواج: شادی کی درخواست کرنے والا۔ مطلوب: (اشتہارات میں) ضرورت ہے Wanted ، واجب الادا ( Due نامعلوم (مقدار) مَطَالِيب: خواہش، آرزو، تمنا۔ مطلوبات: ذمہ داریاں، قرضے۔ مطالیب: دعوے۔ مُتَطَلَّبَات: ضروریات Requirements۔

طلث: طَلَثَ ـُ طُلُوثًا الماءُ: پانی کا بہنا۔ طَلَّثَ علی کـذا: سے زیادہ ہونا۔ الـطُـلَـثَة: ضعیف العقل اور ضعیف البدن جاہل۔

طلح: ا۔ طَلَحَ ـَ طَلْحًا و طَلاحَةً البعيرُ: اونٹ کا تھکا ماندہ ہونا، صفت طَـلْـح و طِـلْـح و طَلِيح۔ ـــ البعيرَ: اونٹ کو تھکانا۔ طَلِحَ ـَ طَلَحًا: خالی پیٹ ہونا، صفت طَلِيح و طَلْح و طِلْح۔ ـــ البعيرَ: اونٹ کو تھکانا۔ طَلِحَ: خالی پیٹ ہونا۔ صفت طَلِيحٌ و طَلْحٌ و طِلْحٌ۔ طَـلَّـحَ البعيرَ: اونٹ کا تھکنا۔ أَطْلَحَ البعيرَ: اونٹ کو تھکانا۔ الطلیح جمع أَطْلاح و طِلاح تھکا ہوا، لاغر کہا جاتا ہے: بعيرٌ طِلْحٌ و ناقةٌ طِلْحٌ: لاغر اونٹ اور لاغر اونٹنی۔ ناقة طَالِحٌ و ابلٌ طُـلَّـح تھکی ہوئی اونٹنی اور تھکے ہوئے اونٹ۔ ابـل طِلاحٌ سفر سے تھکے ہوئے اونٹ۔ الـطَـلِيح تھکا ہوا لاغر (کہا جاتا ہے: بـعـيـرٌ طـلـيـحٌ و نـاقةٌ طَلِيح و طليحة جمع طَلائح و طَلْحَى: لاغر اونٹ اور لاغر اونٹنی۔)

۲۔ طَلَحَ ـُ طَلاحًا: خراب ہونا، فاسد ہونا۔ الـطَـالِح (فا) جمع طَالِحُون و طُلَّح: شریر، فسادی، بدکار۔

۳۔ طَلِحَ ـَ طَلَحَاتِ الابلُ: ببول کھانے سے اونٹوں کے پیٹ خراب ہوجانا۔ الـطَّلْح (واحد طَلْحَة) (ن) ببول کا درخت، کیلا۔ مکانٌ طَلِح م طَلِحَة: وہ جگہ جہاں ببول کے درخت بکثرت ہوں۔ الـطِلاح (ن): کیکر کا درخت۔

۴۔ طَلَّحَ علی فلان: سے اصرار کرنا، پرزور دینا۔

۵۔ الطَّلْح: (واحد طَلْحَة) کھجور کا گابھا، شگوفہ۔ الطَلْح (ح): چیچڑی۔ الطلح: نعمت، کہا جاتا ہے۔ هـو فی طَلْح: وہ خوشحالی کی زندگی گزار رہا ہے۔ الـطَـلِيـح (ح): چیچڑی، چچڑ۔ الـطَّلْحِيَّة جمع طَلاحِيّ: کاغذ کا ایک ورق۔ عام لوگ طرحية کہتے ہیں (آرامی زبان کا لفظ) المُطَّلِح فی المال: ظالم۔ فی الکلام: بدگو، مفتری۔

(ف) طَـلَـحَ ـُ طَلاحًا: برا ہونا یا ہوجانا، بدہونا یا ہوجانا، بداعمال ہو یا ہوجانا، آوارہ ہونا یا ہوجانا، فاسق، فاجر اور بدکار ہونا یا ہوجانا۔ طَلْح: اسم جنس، واحد طلحة: جمع طُلُوح: ببول، کیکر، کیلے کا درخت، کیلا۔ طَلْحِيَة: جمع طَلاحِـى: کاغذ کا ایک ورق Sheet of paper طَـلِـيـحـه: رم Ream of paper (جو صحیح تو 480 لیکن عموماً 500 کاغذ کے ورقوں پر مشتمل ہوتا ہے)۔ طَـالِـح: برا، بد، بداعمال، آوارہ، فاسق، فاجر، بدکار، بہت برا۔

طلخ: ا۔ طَلَخَ ـُ طَلْخًا الشیءَ: کو سیاہ کرنا۔ ـــ الکتابةَ: تحریر خراب کردینا۔ ـــ فلانا بالقذر: کو گندا کردینا، پردھبا ڈالنا۔ الطَّلْخ: گندہ پانی، خراب پانی۔

۲۔ اِطْلَخَّ الدمعُ: آنسو بہنا، بکھرنا۔

۳۔ الطَّلْخاء: بیوقوف عورت۔

۴۔ اطْـلَـخَمَّ الرجُلُ: تکبر کرنا۔ أُمورٌ مُطْلَخِمّات: سخت امور۔

طلس: ا۔ طَلَسَ ـِ طَلْسًا البصرُ: بینائی جاتی رہنا۔ ـــ الکتابةَ: تحریر مٹانا، عوام کہتے ہیں۔ طـلسه بالدهان ونـحـوه: کو پینٹ سے ڈھکنا یا پروارنش کرنا۔ (سریانی لفظ) أُطْلِسَ به فی السجن: جیل میں ڈالا جانا۔ طَلَّسَ الکتابةَ: تحریر مٹانا۔ تَـطَلَّسَ الکتابُ: خط کا مٹنا، محو ہونا۔ انْـطَـلَـسَ الامرُ: بات یا معاملہ کا چھپنا۔ اِطْلَنْسَى اطْلِنساءً العَرَقُ: پسینہ کا تمام بدن پر بہنا۔ الـطِلْسُ جمع أَطْلاس: محو شدہ تحریر۔ الطَّلاَّسَة: تختہ سیاہ پر لکھی ہوئی تحریر مٹانے کا کپڑا۔ الـطَـلِـيـس: نابینا، اندھا۔

۲۔ طَلِسَ ـَ طَلَساً و طَلُسَ ـُ طُلْسَةً: خاکستری رنگ کا مائل بہ سیاہی ہونا۔ صفت: أَطْلَس جمع طُلْس

الـطَّـلْـس: کالی چادر۔ الـطِلْس جمع أَطْلاس: میلا کپڑا۔ الـطُّلْسَة (مص) جمع طُلَس: سیاہی مائل خاکستری رنگ، پتلا، بادل، ہلکا بادل۔ الأَطْلَس: بے بال، سیاہی مائل خاکستری رنگ کا بھیڑیا، پرانا کپڑا، میلا، چور۔

۳۔ تَطَلَّسَ و تَـطَيْلَسَ الرجلُ: طیلسان پہننا۔ الطَيْلَس جمع طَيَالِس و الطَيْلَسَان و الطَيْلِسان و الطَيْلُسَان جمع طَيَالِس و طَيَالِسَة: سبز چادر جسے علماء مشائخ پہنتے ہیں۔ الأَطْلَس: ریشمی کپڑا۔

۴۔ طَـلْـسَـمَ عـن القِتالِ: لڑائی سے، پیچھے ہٹنا۔ ـــ الرجُلُ: سر جھکانا، منہ بگاڑنا۔ ـــ الساحرُ: جادوگر کا جادو کی لکیریں کھینچنا، منتر لکھنا۔ الطِلَسْم جمع طَلاسِم و الطِلَّسْم جمع طِلَّسْمات: جادوگری کی لکیریں یا تحریر جس سے وہ موذی اثرات دور کرنے کا دعویٰ کرتا ہے (یونانی لفظ)۔

(ف) طَـلَـسَ ـِ طَلْسًا ء: کو مٹانا، محو کرنا، کا نام و نشان مٹانا (خصوصاً تحریر مٹانا) طِلْس: مٹایا ہوا، محو کیا ہوا، جو پڑھا نہ جاسکے۔

أَطْلَس: ساٹن (Satin) جمع أَطالِس: ایٹلس (Atlas) (جغرافیائی نقشوں کی جلد) طَلْسَانَه: منڈیر Coping طَيْلَسَان جمع طَيالِسَة: چادر۔

طلع: ا۔ طَلَعَ ـُ طُلُوعًا و مَطْلَعًا و مَطْلِعًا الکوکبُ ونـحـوه: ستارہ وغیرہ کا طلوع ہونا۔ ـو طَـلَـعَ ـُ طُلُوعًا و طَلَعَ النخلُ: درخت خرما کا پھوٹنا۔ أَطْلَعَ الکوکبُ: ستارہ کا طلوع ہونا، نمودار ہونا۔ ـــ الفجرَ: فجر کے طلوع کو دیکھنا۔ ـــ النباتُ: نباتات کا اگنا۔ ـــ الـنـخلُ: درخت خرما کا شگوفہ نکالنا۔ ـــ الشجرُ: درخت کا پتے لانا، درخت کے پتے اگنا۔ ـ ت النخلةُ: درخت خرما کا دراز ہونا۔ ـــ الرجُلُ: قے کرنا۔ تَـطَلَّعَ هُ: کو دیکھنا۔ اطَّـلَـعَ الـفجرَ: فجر کے طلوع ہونے کو دیکھنا۔ اسْتَطْلَعَ هُ: کے ظاہر ہونے کی خواہش کرنا۔ الـطَّلْع مِن النخل (ز): کھجور کا گابھا، خوشہ۔ غبارُ الطَلْع: زرگل (Potten) الطَلْعَة: (اسم مرة) دیدار، چہرہ۔ امراةٌ طُلَعَةٌ: متجسس عورت کہا جاتا ہے۔ نفسٌ طُلَعَةٌ: اپنی محبت کی طرف بہت زیادہ مائل نفس۔ الـطُّـلَـعَاء و الطولع: قے۔ الـطَـلِيعَة مـن الـجـيـش جمع طَلائِع: مقدمة الجیش۔ طَـالِع (فا): ہلال، پہلی رات کا چاند، صبح کاذب۔ جمع طَوَالِع: زائچہ، جنم پتری۔ الطلوع بمعنی طَالِع۔ الطُّلُوع جمع طُلُوعات: پھوڑا (عام زبان میں) المَطْلَع (مص) جمع مَـطَـالِع: ستاروں کے نکلنے کی جگہ، شعر کی ایک قسم

''زجل'' کا ٹکڑا جو مُغنّی کہلاتا ہے۔ موسیقی کا پہلا حصہ۔
مطلع القصیدۃ :قصیدہ کا پہلا بیت۔ المَطلِع
(مص) جمع مَطالِع (فک) :ستاروں کے طلوع ہونے
کی جگہ۔

۲۔ طَلَعَ ۔ُ و طَلِعَ ۔َ طُلُوعًا الجبلَ :پہاڑ پر چڑھنا۔
طَلَعَ الکیلَ :پیمانہ کو بھرنا۔ أَطْلَعَ الرامی :تیرانداز کا
تیر نشانہ کے اوپر سے گزر جانا۔ علی الشیءِ : کو
جھانکنا۔ تَطَلَّعَ المکیالُ :پیمانہ کا بھرنا۔ الماء من
الاناءِ : پانی کا برتن کے کناروں سے جھلکنا۔ ـــــ
الرجُلَ: کو پالینا، اور اس پر غالب آنا۔ الطِلع:
مقدار، آپ کہتے ہیں۔ الجیش طلعُ الفِ :لشکر کی
مقدار ایک ہزار ہے۔ و الطِلع :بلند جگہ۔ الطِلاع
من الاناءِ جمع طُلع :برتن کی لبالب پُری۔ طِلاعُ
الشیءِ :چیز کی مقدار کہا جاتا ہے: ھذا طِلاعُ ھذا:
یہ اس کی مقدار ہے یہ اس جتنی ہے۔ عینٌ طِلاعٌ:
آنسوؤں سے بھری آنکھ۔ قدحٌ طِلاعٌ :بھرا ہوا
پیالہ۔ الطلّاع :طالع کا اسم مبالغہ کہا جاتا ہے۔ ھو
طلّاعُ الثنایا و الانجُدِ :وہ بڑے بڑے امور کا قصد
کرنے والا ہے یا وہ کاموں کا تجربہ کار ہے اور ان کو
بحسن وخوبی سرانجام دیتا ہے۔ المَطلَع و المَطلِع
جمع مَطالِع :سیڑھی، دیکھ بھال کرنے کی جگہ۔ المُطَّلِع
(فا) :قوی غالب آنے والا، بلند مرتبہ۔

۳۔ طَلَعَ ۔ُ و طَلِعَ ۔َ طُلُوعًا علی الامر :امر کو جاننا،
سے آگاہ ہونا۔ طالع مُطالَعَۃً و طلاعًا ہُ :غور وفکر
سے پر مطلع ہونا۔ الکتابَ :کتاب پڑھنا۔ ہُ بالامر
کو معاملہ پیش کرنا، کہا جاتا ہے۔ طالِعنی کلَّ وقت
بکُتُبِکَ :ہر وقت اپنی کتابیں مجھے پیش کرتے رہو۔
أَطْلَعَ ہُ طِلعَ امرہ :کو حقیقت حال سے واقف کرنا۔
ـــ ہُ علی سِرِّہ : کو اپنے بھید سے واقف کرنا۔
تطلَّع ہُ :کو جان لینا۔ اِطَّلَعَ الامرَ و علیہ :معاملہ کو
جاننا، سے آگاہ ہونا۔ طِلعَ العدو :دشمن کے پوشیدہ
حال سے واقف ہونا۔ اِستَطلَعَ ہُ :سے حقیقت امر
دریافت کرنا۔ رایَ فلان و استَطلَعَ ہُ رأیَہُ : کی
رائے دریافت کرنا۔ الطِّلعُ: اِطّلَعَ کا اسم کہا جاتا
ہے۔ اِطّلع طِلعَ العدو :دشمن کی اصل حالت سے
واقفیت حاصل کر۔ الطلیعۃ من الجیش جمع طَلائِعَ
(اع) :ہراول دستہ جسے لشکر سے آگے دشمن کے
حالات معلوم کرنے کے لئے بھیجا جاتا ہے۔ (واحد جمع
دونوں کے لئے) مُطلَعُ الامر: کسی کام کے حصول کا
ذریعہ اور طریقہ۔

۴۔ طَلَعَ ۔ُ طُلُوعًا و مَطلَعًا و مَطلِعًا علیہم :کی
طرف متوجہ ہونا، آنا۔ عنہم :سے دور ہونا، اور غائب
ہونا۔ ۔ُ و طَلِعَ ۔َ طُلُوعًا البلادَ :کسی ملک کا قصد
کرنا۔ المکانَ :کسی جگہ۔ پہنچنا۔ من البلاد :ملک
سے نکلنا۔ أَطْلَعَ الیہ معروفًا :سے اچھا سلوک کرنا،
سے مہربانی کرنا، پرنوازش کرنا۔ علی فلان :کے پاس
اچانک آنا۔ اِطَّلَعَ علینا :وہ ہمارے پاس اچانک
آیا۔ الطَلَع و الطِلَع :گوشہ، کنارہ المُطَّلَع
(مفع) :آنے کی جگہ، جانے کی جگہ، اونچی جگہ۔

۵۔ الطِلّع (ح) :سانپ۔

۞ طَلَعَ ۔ُ طُلُوعًا و مَطلَعًا: (خصوصاً اجرام سماویہ
کا) طلوع ہونا، چڑھنا، نکلنا، نظر آنا، ظاہر ہونا، نمودار
ہونا، دکھائی دینا (دانت کا) نکلنا (پودے کا) اگنا، کی
کونپل پھوٹنا۔ من :سے باہر جانا، سے نکلنا، سے باہر
آنا، سے نمودار ہونا۔ علی :پر اچانک آجانا، کو جالینا۔
علیہ ب :کے پاس کچھ لے جانا یا لانا۔ طَلَعَ ۔ُ
طُلُوعًا و طَلِعَ ۔َ ہ :پر چڑھنا، کے اوپر جانا، کی چوٹی
پر جانا (موٹر، ٹرین وغیرہ) میں سوار ہونا، میں سفر کرنا۔
طَالَعَ ہ :کا مطالعہ کرنا، کو پڑھنا، کو بغور پڑھنا، کی
طرف نظر کرنا، دیکھنا، کا معائنہ کرنا، پر نظر ڈالنا، پر غور
کرنا۔ ــ ہ ب: کو سے آگاہ کرنا، مطلع کرنا، کو کی
اطلاع دینا، پر کچھ واضح کرنا، سے کی وضاحت کرنا،
سے کی توضیح کرنا، کی تشریح کرنا، توجیہ کرنا، کو کچھ
تفصیل سے سمجھانا، یا کے سامنے نیا نظریہ پیش کرنا، پر
کچھ افشا کرنا، ظاہر کرنا، کوئی بصیرت دینا۔ ـــ ہ :پر
سورج کا چمکنا۔ أَطْلَعَ :(دانت) نکلنا، (پودا کا) نکلنا،
(پودے کی) کونپل پھوٹنا۔ ــ ہ علی : کو سے آگاہ
کرنا۔ ــ ہ علی / من :کو کی یا کے بارے میں
اطلاع دینا۔ ہ علی / من :کو سے متنبہ کرنا، آگاہ کرنا،
کو کی اطلاع دینا۔ ہ علی :کو کے متعلق بتانا۔ ہ علی:
سے کی توضیح کرنا، پر کچھ واضح کرنا، کو کی طرف توجہ
دلانا، پر کچھ افشا کرنا، پر کا انکشاف کرنا، کو کچھ دکھانا، پر
کچھ ظاہر کرنا، کو کی بصیرت دینا۔ تَطَلَّعَ اِلی: پر نگاہ
رکھنا، کا انتظار کرنا، کا منتظر ہونا، پر تلا ہونا، کی طرف
دیکھنا، بغور دیکھنا، ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا۔ ـــ فی / ب: کو
توجہ سے دیکھنا، کو گھورنا۔ اطَّلَعَ ہ :دیکھنا۔ علی :کو دیکھنا،
کا مطالعہ کرنا، کو پڑھنا، بغور پڑھنا، سے آگاہ ہونا،
مطلع ہونا، کے بارے میں معلومات حاصل کرنا، کا
معائنہ کرنا، جائزہ لینا، کی تحقیقات کرنا، کے بارے
میں اچھی طرح واقف ہونا، کے متعلق خاص الخاص
اطلاعات رکھنا، سے خفیہ طور پر آگاہ ہونا، کو معلوم کرنا،
دریافت کرنا، کا پتہ لگانا۔ اِستَطلَعَ ہ :کو دریافت
کرنے، کا گہرا مطالعہ کرنے یا کی دیکھ بھال کرنے کی
کوشش کرنا، کے متعلق پوچھنا، دریافت کرنا۔ ہ :میں
اشتیاق یا تجسس ابھارنا۔ استطلع رأیَہُ :سے مشورہ
کرنا، کی رائے یا مشورہ دریافت کرنا۔ استطلع خبرہ:
کے بارے میں معلومات تلاش کرنا۔ طَلْعَۃ :شکل،
صورت، ظاہری، شکل، وضع قطع، خارجی مظہر، چہرہ،
بشرہ، لباس، وضع طرز لباس۔ طُلَعَۃ :متجسس، مشتاق،
جاننے کا شائق۔ طلّاع :سخت کوشش کرنے والا،
آرزومند، متمنی۔ طلّاعُ الثنایا و الانجد :قابل، لائق،
کارگزار، توانا، طاقت ور، باہمت، مستعد، سرگرم، چاق
چوبند، جاندار۔ طلّاعٌ الی التعرف :جاننے کا شائق،
خبروں کا شوقین۔ طَلِیعَۃ :اگلی صف، اولین صف،
محافظ دستہ، جمع طَلائِع :نقیب، پیش رو، عجیب واقعہ،
پہلی علامت، نشانی، دلیل، علامت، شروعات۔ فی
الطلیعہ :سامنے، سرفہرست۔ مَطلَع جمع مَطَالِع
طلوع، اجرام سماویہ کے طلوع کا وقت، چڑھنے کی جگہ،
نقطہ آغاز، روانگی کا وقت، فجر، اچانک آغاز، شروع،
آغاز، ابتداء، پیش لفظ، تمہید، دیباچہ، مقدمہ، کسی نظم کی
ابتدائی، ابیات، اپنا نقطہ نگاہ، سیڑھی۔ قاعۃ
المطالعۃ: مطالعہ کا کمرہ۔ حُبُّ الاستطلاع:
تجسس۔ حُبًّا فی الاستطلاع :تجسس کی خاطر۔
طائرۃ الاستطلاع :دیکھ بھال کا طیارہ۔ حسنُ
الطالِع :خوش نصیبی، مبارک ستارہ، خوش بختی۔
لحسنِ طالعی :میری خوش قسمتی سے، خوش نصیبی
سے۔ سَیِّئُ الطالع :بدنصیب، بدبخت، بدقسمت۔
ساءَ طالعہ :اس کے برے دن آگئے۔

طلف: ۱۔ طَلَّفَ علیہ :پر زیادہ کرنا، میں اضافہ کرنا۔
الطَلَفِ :زائد چیز۔

۲۔ أَطْلَفَ ہُ کذا :کو کوئی چیز بخشنا، دینا۔ الطَلَف :بخشش،
آسان چیز۔ الطَلِیف :لی ہوئی، گرفت شدہ، اقتباس
شدہ، کھینچا ہوا۔

۳۔ أَطْلَفَ الدمَ :خون کو رائیگاں کرنا۔ الطَلَف
و الطَلْف :رائیگاں کہا جاتا ہے۔ ذھب دمہ طَلَفًا:
اس کا خون رائیگاں گیا۔ الطلیف :رائیگاں، باطل۔

طلق: ۱۔ طَلَقَ ۔ِ طَلْقًا الشیءَ فلانًا :کو کوئی چیز دینا۔ و
أَطْلَقَ یدَہ بخیر :بھلائی کا ہاتھ کھولنا۔ رجلٌ طَلْقُ
الیدین :سخی آدمی۔

۲۔ طَلَقَ ۔ُ طَلاقًا ت المرأۃُ من زوجھا :عورت کا
اپنے شوہر سے جدا ہونا اور اس کو چھوڑ دینا۔ صفت
طَالِق جمع طُلَّق و طالِقۃ جمع طَوالِق۔ ت الناقۃُ:
اونٹنی کا پائے بند سے کھلنا۔ طَلِقَ ۔َ طَلْقًا :دور ہونا۔

طَلَّقَ قومَهُ: قوم کو چھوڑ دینا اور جدا ہونا۔ المرأةَ زوجُها: خاوند کا اپنی عورت کو طلاق دینا، قیدِ نکاح سے آزاد کرنا۔ أطْلَقَ المرأةَ: عورت کو طلاق دینا۔ المواشي: مویشی کو کھلا چھوڑنا۔ الاسیرَ: قیدی کو رہا کرنا۔ في کلامِه: کلام کو تمام لانا مقید نہ کرنا، کہا جاتا ہے۔ أطلق رِجْلَه: جلدی کرنا۔ اطلق الدواء بطنَهُ: دوا دست لائی۔ أَطْلَقَ خيلَه في الحلبة: اس نے دوڑنے کے راستہ میں اپنے گھوڑوں کو دوڑایا۔ تَطَلَّقَت الخيلُ: گھوڑوں کا آزادی سے منزلِ مقصود کی طرف جانا۔ انْطَلَقَ: جانا۔ أُنْطُلِقَ بِه: کو لے جایا جانا۔ اسْتُطْلِقَ البطنُ: (طب) دستوں کا آنا۔ الظبيُ: ہرن کا تیزی سے دوڑنا۔ ـ الامرَ: کی جلدی کرنا۔ الطَلْق ج أطْلاق: آنتیں۔ أمعا (ح) ہرن۔ و الطُلُق و الطُلُق و الطَلِق و الطَلِيق: آزاد، غیر مقید کہا جاتا ہے: حُبِسَ طَلْقًا و طُلُقًا: وہ بغیر ہتھکڑی کے قید کیا گیا۔ فرسٌ طلقُ اليد: گھوڑا جس کے پاؤں پر سفیدی نہ ہو۔ الطِلْق: غیر مقید، آزاد، حلال۔ الطَلَق (مص) جمع أَطْلاق: گھوڑے کی ایک دوڑ۔ الاطْلاق (مص): کہا جاتا ہے: على الإطْلاق یعنی عام طریقہ پر بلا استثناء۔ الطلاّق و المِطْلاق و المِطْلِيق: بہت طلاقیں دینے والا۔ المُطْلَقَ: آزاد، غیر مقید۔ من الخيل: وہ گھوڑا جس کے ایک پاؤں میں سفیدی نہ ہو، کہا جاتا ہے: مُطْلَقًا: یعنی عام طریقہ پر بلا استثناء۔

٣۔ طَلُقَ ـ طُلُوقًا و طُلُوقَةً اللسانُ: زبان کا فصیح ہونا، خوش بیان ہونا۔ انْطَلَقَ لسانُهُ: زبان کا رواں ہونا۔ طَلْقُ و طِلِقُ اللسان: فصیح، زبان کی روانی والا، کہا جاتا ہے: لسانُهُ طُلُق و طَلِقٌ و طَلِيق: اسکی زبان فصیح اور روانی والی ہے۔

٤۔ طَلُقَ ـ طُلُوقَةً و طَلاقَةً الرجلُ: ہنس مکھ ہونا، خندہ پیشانی والا ہونا۔ تَطَلَّقَ وجهُهُ: خندہ پیشانی والا ہونا۔ انطلق وجهُهُ: کشادہ رو ہونا۔ ـت نفسُهُ لِلْامر: کا کیلئے شرح صدر ہونا۔ اِطَّلَقَ: خندہ رو ہونا، ہشاش بشاش ہونا۔ رجلٌ طلقُ الوجه: ہنس مکھ آدمی۔ يوم طَلْقٌ: وہ دن جس میں نہ گرمی ہو نہ سردی۔ رجُلٌ طِلِقٌ و طُلُقٌ و طَلِقٌ و طليقُ الوجه: کشادہ رو آدمی، ہنس مکھ آدمی۔

٥۔ طُلِقَ طَلْقًا ت المرأةُ: عورت کو دردِ زہ ہونا۔ صفت مُطْلُوقة۔ الطَلْق (مص) جمع أطلاق: دردِ زہ۔

٦۔ طَلَّقَ و أَطْلَقَ النخلةَ: درخت خرما میں گابھا دینا، قلم لگانا۔

٧۔ الطِلْق: حصہ، کھال کا بنا ہوا بند۔ ـ و الطَلْق: ابرک۔ الطَلق جمع أَطْلاق: مضبوطی سے بنی ہوئی رسی، کھال کا بنایا ہوا بند، کہا جاتا ہے: اصبت من ماله طَلْقًا: مجھے اس کے مال سے ایک حصہ ملا۔ الطُلَقاء: وہ لوگ جو اسلام میں مجبوراً داخل ہوئے۔ یا وہ لوگ جن کو فتح مکہ کے دن اسلام قبول کئے بغیر کوئی چارہ کار نہ تھا۔ لفظی معنی صرف وہ لوگ جن کو آزاد کیا گیا ہو۔ المُطْلَق (مو): انگلی جمائے بغیر تار پر ضرب لگانا (موسیقی)۔

○ طَلَّقَ على: (قاضی کا) عورت کے خلاف طلاق کا فیصلہ دینا۔ طَلَّقَت نَفْسَها: عورت کا طلاق لینا۔ طُلِقَت عليه: (عدالتی فیصلہ کے ذریعہ) عورت کو اپنے خاوند سے طلاق ملنا۔ أَطْلَقَ ه على: (آتشیں اسلحہ) پر پھینکنا، چھوڑنا، داغنا۔ ـ ه على: پر کا فائر کرنا۔ أَطْلَقَ ه: کو بھیجنا۔ ـ ه: (آواز) نکالنا۔ اطلق زوجته: اپنی بیوی کو طلاق دینا۔ ـ ه: کو رائج کرنا، ترویج دینا، عمومی رواج دینا، عام کرنا۔ ـ ه على: کو پر لاگو کرنا، منطبق کرنا، چسپاں کرنا۔ أطلق عليه اسم: کا.....نام رکھنا، کو کے نام سے پکارنا۔ يُطْلَق على: یہ کے لئے مطلق قانونی طور پر جائز ہے یا معقول ہے، یہ پر منطبق ہوتا ہے۔ أطْلَق الحبل على الغارب: کو کھلی چھٹی دینا، پر کوئی قیود عائد نہ کرنا۔ اطلق حربًا من عقالها: جنگ شروع کرنا۔ أَطْلَقَ الدَواءُ بطنَه: دواء نے اسکی قبض کھول دی۔ اطلق الرصاص على: پر گولی چلانا، پر فائر کرنا۔ اطلق رجليه الى الريح: سر پر پاؤں رکھ کر بھاگ جانا۔ اطلق ساقيه للريح: سر پر پاؤں رکھ کر بھاگ جانا۔ اطلق الارادة ل في: کو کسی معاملہ میں کھلی چھٹی دینا۔ أطلق سبيله: کو رہا کر دینا، آزاد کر دینا، کو جانے دینا۔ اطلق السبيل لِعَبْرَتِه: کھل کر آنسو بہانا۔ اطلق سَرَاحَهُ: کو آزاد کرنا، چھوڑ دینا، رہا کرنا۔ اطلق العنان له: کو کھلی چھٹی دینا، کا اظہار کرنا۔ أَطْلَقَ لِحْيَتَهُ: داڑھی بڑھانا، رکھنا۔ اطلق لسانه فيه اطلاقا شنيعا: کی چغلی کھانا، کے بارے میں ہتک آمیز باتیں کرنا۔ اطلق الْسِنَتَهُم ب: کو پر برانگیختہ کرنا۔ اَطْلَق النفسَ على سَجِيَّتِها: اپنے وجدان کو کھلی چھٹی دینا۔ اطلق النارَ على: پر فائر (تک) کرنا۔ اطلق النارَ في: کو آگ لگانا۔ أطلق يده ب: کے ساتھ فراخدل ہونا۔ اطلق يده في (ل): کو میں یا کرنے کے لئے کھلی چھٹی دینا، کو کے لئے غیر محدود اختیار دینا۔ اطلقوا ايديهم في البلاد: انہوں نے ملک سے جابرانہ سلوک کیا، ملک کے ساتھ من مانی کی۔ انطلق يجري: وہ جلدی میں روانہ ہوا۔ انطلق مُسْرِعًا: وہ جلدی سے چلا گیا تیزی سے گیا۔ انطلق لسانُه على: کے خلاف باتیں کرنا۔ انطلق وجهُهُ: اس کا چہرہ روشن ہو گیا، وہ خوش باش ہو گیا۔ استطلق بطنُه: اس کی قبض کھل گئی۔ سريع الطَلَق: تیز فائر کرنے والی بندوق، توپ وغیرہ۔ طَلْقَة جمع طَلَقات: طلاق۔ طلقة بالثلاثة: طلاق بائن۔ طَلْقَة جمع طَلْقات: چھرّہ، فائر۔ طلقة نارية: فائر، طلاق: طلاق۔ طلاق بالثلاثة اطلاق بائن طلاق رجعي: قابلِ تنسیخ طلاق، کتاب الطلاق، طلاق نامہ۔ حَلَفَ با الطلاق: ہر مقدس چیز کی قسم کھانا۔ طُلُوقة جمع طَلائِق: اسپ نر، نسل کشی والا گھوڑا، بیج کا گھوڑا۔ نقطة الانطلاق: روانگی کی جگہ، نقطۂ آغاز۔ طالِق: مطلقہ (عورت) هي طالِقٌ ثلاثًا: وہ تین طلاقی ہے، اسکو بائن طلاق ہو چکی ہے۔ الدول ذات الحكم المطلق: آمریت پسند ممالک۔ مُطْلَق اسراح: آزاد، رہا شدہ۔

طلم: ١۔ طَلَمَ ـ طَلْمًا و طَلَّمَ الخبزةَ: روٹی کو ہاتھ سے برابر کرنا۔ طَلَّمَ الخبزةَ: روٹی کو ہاتھ سے برابر کرنا۔ العَرَقَ عن جبينه: پیشانی سے پسینہ پونچھنا۔ الطُلْم: روٹی چوڑی کرنے کا تختہ، چکوٹی۔ الطُلْمة جمع طُلَم: روٹی جسے عام لوگ طلمیہ اور طلموسہ کہتے ہیں (سریانی لفظ) المِطْلَمة: بیلن عوام اسے شوبک کہتے ہیں۔

٢۔ الطُلْم: دانتوں کا میل۔

٣۔ طَلْمَسَ: تیوری چڑھانا، ترش روئی کرنا۔ ـ الكتابَ: تحریر مٹانا۔ اِطْلَمَّسَ الليلُ: رات کا بہت تاریک ہونا۔ الطِلْمِساء: تاریکی، وہ زمین جس میں کوئی نشان وغیرہ نہ ہو، پتلا بادل۔

○ طُلُمْبَة جمع طلمبات: پمپ (pump)

طَلْمَسَ: تیوری چڑھانا، کڑے تیوروں سے دیکھنا، قہر آلود نگاہیں ڈالنا، تیز تیز نظروں سے دیکھنا۔

طله: طَلَهَ ـ طَلْهًا الرجلُ في البلاد: ملک میں جانا۔ اطَّلَهَ اِطِّلاهًا: اطلاع پانا۔ الطَلَه: پتلا بادل۔ الطُلْهَة: بقیہ مال۔

طلا: ١۔ طلا ـ طَلْوًا ه: کو تانگ باندھ کر روکنا۔ طَلَى ـ طَلْيًا ه: کو تانگ باندھ کر روکنا۔ أَطْلَت الوَحْشِيَّةُ: جنگلی جانور کا (مادہ)، بچہ والی ہونا۔ الطَلا و الطَلو جمع أطْلاء و طِلاء و طُلِيّ و طِلْيان و طُلْيان: ہرنی کا وہ بچہ جو ابھی پیدا ہوا ہو، ہر چھوٹی چیز۔ الطِلْوة: جنگلی جانوروں کا بچہ۔

۲۔ طَلاَ ۔ طَلاَوَۃً الرجُلُ: دیر کرنا۔

۳۔ اطُلَوْلَی اطْلِیْلاَءً: خوش کلام ہونا۔ الطُلُوَۃ: صبح کی سفیدی۔ الطُلاوۃ و الطَلاَوَۃ و الطِلاوَۃ: خوبصورتی ، رونق (کہا جاتا ہے: هذا كلام ما عليه طلاوة: یہ غیر شستہ کلام ہے۔ (یعنی ایسی گفتگو ہے جس میں کوئی خوبی ورونق نہیں) جادو، سحر۔

۴۔ الطِلُو (ح): بھیڑیا۔ الطُلاَوَۃ: پینٹ۔ و الطَلاوَۃ و الطِلاوۃ: منہ میں کھانے کا بقیہ، خون یا دودھ کے اوپر کی جھلی۔

◌ طَلَی ۔ طَلْیاً و طَلْوًا ہ ب: کو سے پینٹ کرنا، کو کا روغن کرنا، کو سے لیپنا، پوتنا، کی استرکاری کرنا، کو کا کوٹ کرنا، پلستر کرنا، پر کچھ چڑھانا، کا ملمع کرنا، پر کا پتر چڑھانا۔ طَلَی ہ بالذهب: پر سونے کا پتر چڑھانا، پر سونے کا ملمع کرنا۔ طلی ہ بالكهرباء: کو طرح دینا، پر نکل کرنا، چاندی کا پانی چڑھانا، ملمع کرنا، صیقل کرنا۔ طلی ہ بالمِيناء: پر مینا کاری کرنا۔ لم تَنطَلِ عليه هذه الحيلة: یہ چال اس پر نہ چلی، یہ چال اسے بیوقوف نہ بنا سکی۔ طِلَاء: پینٹ، پینٹ کرنا، روغن، روغن کرنا، استرکاری، کوٹنگ، مُلَمَّع کرنا، پر (مٹھائی) چڑھانا، میک اپ ، چہرے کا پینٹ۔ الطلاء بالكهرباء: نکل کرنا، ملع کرنا، طرح دینا، چاندی کا پانی چڑھانا، صیقل کرنا۔ طَلِی: دل خوش کن، پسندیدہ، عمدہ، خوبصورت۔ طَلاَوَۃ: حسن، جمال، آن، شان، خوش پوشی، شستگی، پاکیزگی۔ الطُلْیَان: اٹلی والے (The Italians) طُلَيْطِلَة: طلیطلہ Toledo (سپین کا ایک شہر)

طلی: ا۔ طَلَی ۔ طَلْیًا البعيرَ القُطْرانَ او بالقطران: اونٹ پر قطران ملنا، (قطران: ایک روغنی سیال مادہ جو صنوبر جیسے درخت سے حاصل کیا جاتا ہے، تیز تار کول)۔

طَلِیَ ۔ طَلًی فوهُ: کے دانتوں کا زرد ہونا۔ طَلّی تَطْلِيَةً البعيرَ القطرانَ: اونٹ پر قطران ملنا۔ الليلُ الافاقَ: رات کا عالم کو ڈھانپنا۔ تَطَلّیَ و اطّلَی بالقطران: قطران سے مالش کیا جانا۔ الطَلَی جمع أَطْلاء: قطران ملا ہوا۔ الطُلاَء: جمے ہوئے خون پر کی جھلی۔ الطِلاء: قطران، انگور کا گاڑھا رس۔ ـــ و الطَلايَة: ہر مالش کی چیز۔ الطَلِیّ و الطِلْیَان: دانتوں کی زردی۔

۲۔ طَلَی ۔ طَلْیًا الشيءَ: کو روکنا۔ طَلّی تَطْلِيَةً فلانًا: کو قید کرنا۔ الطِلاء: ہرن کے بچہ کی ٹانگ باندھنے کی رسی۔ الطَلَی جمع أَطْلاء: ہرن کا بچہ۔ الطَلِیّ جمع طُلْيان: بکری کا چھوٹا بچہ۔ المَطلی: عمر قیدی۔

۳۔ طَلِیَ ۔ طَلًی لسانهُ: زبان کا ثقیل ہونا، بھاری ہونا۔ أَطْلَی: کمزوری وغیرہ کی وجہ سے گردن کا جھکی ہوئی ہونا یا جھکنا۔ الطَلَی جمع أَطْلاَء: سخت بیمار۔ الطُلْيَة و الطُلاة جمع طُلًی: گردن۔ المُطَلَّی: خطرناک طور پر بیمار۔

۴۔ طَلَّ تَطْلِيَةً: گانا۔ تَطَلّیَ: لہو ولعب میں مشغول ہونا۔ الطَلَی: خواہش کہا جاتا ہے: قضى طَلاَه: اس نے اپنی خواہش پوری کرلی۔ الطِلَی: لذت۔

۵۔ طَلّی تطْلِيَةً فلانًا: کو گالی دینا۔

۶۔ الطَلَی جمع أَطلاء: شخص، وجود۔ الطُلَیّ: دودھ کا گھونٹ۔ المِطْلَی و المِطْلاء جمع مَطَالٍ: تنگ ندی۔

◌ طَلَی: اس لفظ کے جدید معنی اوپر اس کے قدیم معنی سے پہلے درج کئے جاچکے ہیں۔

طم: ا۔ طَمَّ ۔ طَمًّا و طُمُومًا الاناءَ: برتن بھرنا۔ ـــ الماءُ: پانی کا ڈھانپ لینا۔ الشيءُ: بکثرت ہونا۔ الامرُ: معاملہ کا سنگین ہونا۔ ـِ طَمًّا البئرَ: کنویں کو پاٹ کر زمین برابر کرنا۔ الطِمُّ: بڑی تعداد (کہا جاتا ہے۔ جاء بالطِمّ و الرِمّ: وہ بہت سامال لیکر آیا) پانی، سمندر۔ الطَمَّة: راکھ میں دبا ہوا انگارہ۔ الطُمَّة من الناس: لوگوں کا گروہ۔ طُمَّةُ القوم: لوگوں کے جمع ہونے کی جگہ۔ طَمِيمُ الناس: لوگوں کی کثرت اور مختلف قسم کے لوگ۔ الطَامَّة: بڑی مصیبت، قیامت۔

۲۔ طَمَّ ـُ طَمًّا و طُمُومًا الشَعَرَ: بال کاٹنا، بالوں کو ملا کر بل دینا۔ اَطَمَّ و استَطَمَّ الشَعَرُ: بال کاٹنے کا وقت قریب پہنچنا۔

۳۔ طَمَّ ـِ طَمًّا و طَمِيماً الفرسُ: گھوڑے کا آہستہ آہستہ دوڑنا۔ الطِمّ: عمدہ گھوڑا۔ فرسٌ طَمُومٌ: تیز رو گھوڑا۔ الطميم (مص): نرم اور ہلکی دوڑ، عمدہ گھوڑا۔ الأَطَامِيم: ٹانگیں۔

۴۔ طَمَّ ـُ طَمًّا و طُمُومًا و طَمَّمَ و تَطَمَّ الطائرُ: پرندہ کا ٹہنی پر اترنا۔

۵۔ الطِمَّ تعجب، تعجب آنگیز۔

۶۔ طَمْطَمَ: کھلے سمندر میں تیرنا۔ الطَمْطَام: کھلا سمندر، بحر مواج، تلاطم خیز سمندر۔ الطِمْطِم و الطِمْطِمِیّ و الطُمْطُمَانی: زبان کی لکنت والا۔ الطَمَاطِم: ٹماٹر، ولائتی بینگن۔

◌ طَمَّ ـُ طَمًّا و طُمُومًا ہ: سے چھلکنا، کو غرقاب کرنا، زیر آب کرنا، سیلاب میں مبتلا کرنا، گھیر لینا۔ اِنطَمَّ: طَمَّ کا قرینہ مجہول۔ طِمّ: بڑی مقدار یا بڑی تعداد، سمندر۔ الطِمّ و الرِمّ: بہت بڑی دولت۔ طُمَاطَة و طَماطِم: ٹماٹر۔ طَمَاطِم: اسم جنس ہے۔ واحد طَمَاطِمة۔

طمأ: طَمْأَنَ: دیکھئے طمن۔

طمث: ا۔ طَمَثَ ـِ طَمْثًا الشيءَ: کو چھونا۔

۲۔ طَمَثَ و طَمُثَ ـُ طَمْثًا ت المرأةُ: عورت کو حیض آنا۔ صفت طَامِث بمعنی حائض: حیض والی عورت، وہ عورت جسے حیض آیا ہوا ہو)۔ الطَمْث (مص): میل کچیل، فساد، خون، شک کہا جاتا ہے۔ مابفلانٍ طَمْثُ رِيبَةٍ: فلاں میں شک کا میل نہیں ہے۔

◌ طَمَثَ ـُ طَمِثَ ـَ طَمْثًا: عورت کو ماہواری ہونا، حیض آنا۔ طَمَثَ ـِ طَمْثًا ها: لڑکی کا پردہ بکارت زائل کرنا (فض بكارتها) طَمْث: ماہواری حیض۔

طمح: ا۔ طَمَحَ ـَ طَمْحًا و طِماحًا و طُمُوحًا بصرُهُ اليه: کی طرف نظر اٹھنا و غور سے دیکھنا۔ کو نظر اٹھا کر دیکھنا۔ ـــ بأَنفِهِ: ناک چڑھانا، مغرور ہونا۔ طَمَّحَ الفرسُ: گھوڑے کا اگلی ٹانگوں کو اٹھانا۔ ـــ بالشيءِ في الهواء: کو ہوا میں پھینکنا۔ أَطْمَحَ بَصَرَهُ اليه: کی طرف نظر اٹھانا۔ الطِمَاح (مص): تکبر، فخر۔ الطَمَّاح: بلند نظر، بلند نگاہ، حریص۔ بحرٌ طَمُوحُ الموَج: بلند موج سمندر۔

۲۔ طَمَحَ ـَ طَمْحًا و طِمَاحًا و طُمُوحًا به: کو لے جانا۔ في الطلب: تلاش میں بہت کوشش کرنا۔ ـــ طِمَاحًا و طُمُوحًا ت الدابَّةُ: جانور کا سرکش اور منہ زور ہونا۔ ت المرأةُ على زوجها: عورت کا نافرمان ہونا۔ صفت: طَامِح جمع طَوَامِح۔ طَمَحَاتُ و طَمَحَاتُ الدهرِ: مصائب زمانہ۔

◌ طَمَحَ ـَ طُمُوحًا الی: (آنکھ، نظروں کا) کی طرف رخ کرنا۔ الی: کی آرزو کرنا، کا متمنی ہونا، پر تل جانا، کے لئے کوشش یا جدوجہد کرنا، کا آرزو مند ہونا، کا مشتاق ہونا، کے لئے لالچ، طمع یا حرص و آز سے کام لینا۔ ب: کو لے جانا، کو ہٹا دینا، دور کردینا۔ طُمُوح: جدوجہد، سخت کوشش، آرزو، تمنا، خواہش، لالچ، طمع، عالی حوصلگی، بلند نظری، اولوالعزمی، بلند تمنائیں، مقصد کی بلندی۔ طَمُوح: بلند آرزو اور تمنا کرنے والا، حوصلہ مند اولوالعزم، لالچی، طامع، حریص خواہش مند، مشتاق، دلدادہ، شیفتہ، شائق متمنی، شوقین، سرگرم۔ طَمَاح بمعنی طَمُوح۔ مَطْمَح جمع مطامح: سخت آرزو یا خواہش کا مقصد، جدوجہد کا مقصد، مقصد، مدعا، عالی حوصلگی، بلند نظری، اوالوالعزم، بھڑکتی ہوئی خواہش۔ طَامِح بمعنی طَمُوح۔

طمخ: طَمَخَ۔ طَمْخًا بِاَنْفِهٖ: تکبر کرنا۔

طمر: ۱۔ طَمَرَ ۔طَمْرًا المطمورة: کھائی کو بھرنا ۔۔۔۔ طَمْرًا الشی ءَ: کو دفن کرنا، چھپانا۔ طُمُورًا: جانا۔ طَمَّرَ الشی ءَ: کو لپیٹنا، دفن کرنا ۔۔۔ البیتَ: گھر کے پردے لٹکانا۔ الطَّامِر (فا): کہا جاتا ہے: ھو طامر بن طَامِر: وہ اور اس کا والد دونوں غیر معروف ہیں۔ الطُّمُرُّ: جہل، نادانی۔ المَطْمُورَة جمع مَطامیر: تہ خانہ جس میں غلہ وغیرہ چھپایا جاتا ہے۔ قید۔

۲۔ طَمَرَ ۔ طَمْرًا و طُمُورًا و طِمَارًا و طَمَرَانًا: اوپر یا نیچے کودنا، اچھلنا، کودنا۔ اطَّمَرَ علی فرسه: گھوڑے پر پیچھے سے کود کر سوار ہونا۔ الطِّمْر والطِمِرّ م طِمِرَّة والطِمِرّ والطُّمْرُور والطِمْرِیر: لمبی ٹانگوں کا تیز رفتار گھوڑا۔

۳۔ طَمَرَ ۔طَمْرًا و طَمِرَ ۔طَمَرًا الجرحُ: زخم کا سوجنا۔ ۔۔ت الیدُ: ہاتھ کا سوجنا، متورم ہونا۔ طَمِرَ فی ضرسه: داڑھ میں سخت درد ہونا۔

۴۔ الطِّمْر جمع أطمار: پرانا بوسیدہ کپڑا، مفلس، نادار کہا جاتا ہے لاحت الشمسُ فی الأطمار: سورج کا زرد ہو جانا اور اسکی کچھ روشنی کا جاتا رہنا۔ الطَّامِر: جمع طَوَامِر (ح): پسّو۔ طُمُرَّةُ الشباب: آغاز جوانی۔ الطَّامُور و الطُّومَار جمع طَوَامیر: کاغذ، صحیفہ کہا جاتا ہے: کتب فی الطومار او الطوامیر: اس نے لپٹے ہوئے کاغذ یا کاغذوں پر لکھا۔ المِطْمَر (ب): معمار کا دھاگا۔ المِطْمَار: معمار کا دھاگا۔ مِطْمار: بوسیدہ کپڑے پہننے والا، کہا جاتا ہے ھو علی مِطْمارِ ابیه: وہ اپنے باپ کے مشابہ ہے، وہ ساخت اور اخلاق و عادات میں اپنے باپ پر گیا ہے۔

○ طَمَرَ ۔طَمْرًا ہ: (کو خصوصاً لاش کو) دفن کرنا، مٹی سے ڈھانپنا۔ طَمَرَ ۔ ہ: (کسی چیز کو) چھپانا۔ ۔ ہ: (کنویں) کو مٹی سے بند کرنا۔ طِمْر جمع أطمار: پورا نا بوسیدہ لباس، چیتھڑے، دھجیاں پھٹے ہوئے ٹکڑے۔ طِمِرّ: یکدم بھڑک اٹھنے والا جنگی گھوڑا، دوڑ کا گھوڑا۔ (Race horse) مِطْمار: شاقول کی ڈوری۔ مَطْمُور: زیر زمین۔ مَطْمُورَة: اناج کے لئے زیر زمین گودام۔ طَمَّر ہ: (گھوڑے کے) کھریرا کرنا، کو مالش کرنا۔ طُمَّار: کھریرا۔ طُومَار جمع طَوَامیر: لپٹا ہوا کاغذ کاغذوں کی ریل۔

طمس: ۱۔ طَمَسَ ۔طُمُوسًا: دور ہونا کہا جاتا ہے: لا ادری این طمس: میں نہیں جانتا کہ وہ کہاں چلا گیا۔ ۔۔ بعینه: دور تک دیکھنا۔

۲۔ طَمَسَ ۔طَمْسًا و طُمُوسًا: مٹنا ۔۔۔ النجمُ او البصرُ: ستارے یا آنکھ کی روشنی جاتی رہنا ۔۔۔ طَمْسًا الشی ءَ: کو مٹانا، ہلاک کرنا، ڈھانکنا، کے اثر کو جڑ سے اکھیڑ دینا ۔۔۔ الغیمُ النجومَ: بادل کا ستاروں کی روشنی کو زائل کر دینا۔ تَطَمَّسَ و اِنطَمَسَ: مٹنا، مٹ جانا۔ ربوعٌ طِمَاسٌ: مٹے ہوئے مکانات۔ الطَّمِیس و المَطْمُوس: اندھا۔

۳۔ طَمَسَ ۔ طَمَاسَةً الشی ءَ: کا اندازہ کرنا۔

○ الطِماس: عسیر الفہمی۔ طَامِس: مردہ، ناپید، دھندلا، مبہم، غیر واضح، نا قابل فہم، عسیر الفہم، غامض، مُغلق۔

طمع: طَمِعَ ۔طَمَعًا و طَمَاعًا و طَمَاعِیَةً فی الشی ء وبه: کا لالچ کرنا، کی حرص کرنا۔ صفت طَامِع و طَمِع و طَمُع جمع طَمِعُو ۔ طُمَعَاء و أطماع و طَمَاعَی طَمُعَ ۔طَمَاعَةً: بہت لالچ کرنا، بہت لالچی ہونا۔ طَمَّعَ ہُ: کو حرص دلانا۔ أَطْمَعَ ہُ: کو لالچ میں ڈالنا۔ تَطَمَّعَ: لالچی ہونا، خواہش مند ہونا۔ الطَّمَع (مص) ج أَطْمَاع: وہ چیز جس کی خواہش کی جائے، لشکر کی تنخواہ۔ الطَّمَاعة: خواہش مندی۔ الطَّمَّاع و المِطْمَاع: بہت لالچی، بڑا حریص۔ المَطْمَع جمع مَطَامِع: جس کی خواہش کی جائے۔ المَطْمَعَة: طمع کو برانگیختہ کرنے والی چیز۔

○ طَمُعَ ۔طَمَاعَةً: حوصلہ مند ہونا، اولوالعزم ہونا۔ طَمِعَ ۔طَمْعًا ب / فی: کی حوص کرنا، کا لالچ کرنا، کا آرزو مند یا متمنی ہونا۔ طمع ب من: کی سے توقع کرنا۔ ۔ فی: کی امید ہونا۔ طَمَّعَ ہ فی: کو کا آرزومند بنانا، کو کا لالچ دینا۔ ۔ ہ: کو للچانا، سبز باغ دکھانا، کو اکسانا، ترغیب دینا، ورغلانا، غلط راہ پر لگانا۔ ہ فی: کو کی امید دلانا، کو کی جرات دلانا، کا میں جی بڑھانا، کی پر ہمت بندھانا۔ مَطْمَعَه: پرکشش شئے، کشش، ورغلاہٹ، غلط راہ پر لگانا، لالچ، ترغیب، تحریص۔ مِطماع: لالچ سے بھرا ہوا، بہت اولوالعزم۔

طمغ: طَمِغَ ۔طَمَغَات عینهُ: کی آنکھ کا کیچڑ والی ہونا۔

طمل: ۱۔ طَمَلَ ۔طَمْلًا الخبّازُ الخبزَ: روٹی کو بیلن سے چوڑا کرنا۔ الطَّمْل (مص): گوندھا ہوا آٹا۔ خبزٌ طَمِیل: بیلن سے چوڑی کی ہوئی روٹی۔ المِطْلَمة: بیلن، عوام اسے شوبک کہتے ہیں۔

۲۔ طَمَلَ ۔طَمْلًا الثوبَ: کپڑے کو گہرا رنگنا ۔۔۔ الدمُ السهمَ وغیرهُ: خون کا تیر وغیرہ کو لتھیڑنا۔ طَمِلَ ۔ و طُمِلَ طَمَلًا: خون تیل وغیرہ سے لتھڑنا صفت طَمِیل۔ أَطْمَلَ الکتابَ: تحریر کو مٹانا۔ الطِّمْل جمع طُمُول: بدزبان اور بدکار، بیوقوف جسے پرواہ نہ ہو کہ کیا کر رہا ہے اور اسے کیا کہا جا رہا ہے، لالچی، حریص، طامع، سیاہ کمبل، بدحال، بدہیت فقیر، ہار، نیکلس، پرانا لباس ۔۔ والطَّمْلة و الطُّمْلَة و الطَّمَلَة: گدلا پانی، کیچڑ۔ الطَّامِل (فا): بدکار اور بے شرم، جسے اپنے کیے کی کوئی پرواہ نہ ہو۔ الطَّمُول: بمعنی بالا۔ الطُّمُولَة: خباثت، بدکاری۔ الطَّمِیل: گدلا پانی، ہار۔ سهمٌ طَمِیل: خون آلود تیر۔

۳۔ طَمَلَ ۔طَمْلًا الراعی الابلَ: چرواہے کا اونٹوں کو سختی سے ہانکنا۔

۴۔ انطَمَلَ الرجُلُ: چوروں کا شریک بننا۔

۵۔ الطِّمْل: ساری مخلوق۔ خلقت۔ الطِّمْل ج طُمُول: بے وقوف۔ الطمیل: گمنام۔ چٹائی، چوڑا اپھل، (ح) بکری کا بچہ۔

طمن: ۱۔ طَمْأَنَ طَمْأَنَةً و طَأْمَنَ ظهرَهُ: پیٹھ کو جھکانا، نیچا کرنا۔ تَطَأْمَنَ: پست ہونا۔ اطْمَأَنَّ اطْمِئنانًا و طُمَأْنِینَةً: پست ہونا۔ المُطْمَئِن من الارض: پست نشیبی، زمین، ہموار زمین۔

۲۔ طَمْأَن طَمْأَنَةً طَأْمَنَ الشی ءَ: کو ساکن کرنا، عوام کہتے ہیں طَمَّنَهُ: اس نے اس پر سکون کیا، چپ کرایا۔ اطْمَأَنَّ اطمِئنانًا و طُمَأْنِینَةً الیه: سے سکون حاصل کرنا، قرار پکڑنا کہا جاتا ہے۔ اطْمَأَنَّ عما کان یفعله: جو کر رہا تھا اسے چھوڑ دیا۔ الطَّمْن جمع طُمُون و المُطْمَئِن: پر سکون، ساکن، آرام سے لطف اندوز۔

○ طَمَّن ہ / ہ: کو چپ کرانا، کو ساکن یا ساکت کرنا، تسکین دینا، بند کرنا، روکنا، کا جوش فرد کرنا، ٹھنڈا کرنا، دھیما کرنا، آفاقہ دینا، گھٹانا، کم کرنا، کی تخفیف کرنا، کو تسلی دینا، تسکین پہنچانا۔ تَطَامَن: نیچا ہونا یا ہو جانا، نشیبی ہونا، بیٹھنا، بیٹھ جانا، عام سطح پر آنا، فرو ہونا، دھنس جانا، پرسکون ہونا، ساکت ہونا، گھٹنا، کم ہونا یا ہو جانا، جھکنا، جھکا ہونا۔ تطمین: تشفی، تسکین، تخفیف، تسلی۔ مُتطَامِن: نیچا، نشیبی۔

طما: طَمَا ۔طُمُوًّا الماءُ: پانی کا بلند ہونا اور دریا کو بھر دینا۔ البحرُ: دریا کا چڑھنا یا طغیانی میں آنا، دریا کا بھرا ہوا ہونا۔ النبتُ: پودے کا اونچا ہونا۔ ۔ت هِمَّتُه: خیال کا بلند ہونا۔ ۔ به الهمُّ او الخوفُ: سے غم یا خوف کا بڑھ جانا۔ طَمِیَ ۔ طَمْیًا الماءُ والبحرُ والنبتُ: پانی، دریا اور پودے کا بلند ہونا، اونچا ہونا، طغیانی میں آنا اور اونچا ہونا۔

○ طَمَا ۔طُمُوًّا و طَمَی ۔ طَمْیًا: کناروں پر سے بہنا۔ طَمْي: سیلابی کیچڑ، گار، سیلاب کی لائی ہوئی مٹی یا ریت

طنّ: طَنَّ ۔ طَنًّا و طَنِینًا و طَنَنَّ الذبابُ او الناقوسُ

وشبہ ذلک: مکھی یا ناقوس وغیرہ کا بھنبھنانا، بجنا، آواز دینا۔ أَطَنَّ ہُ: کو بجانا۔ الساقَ: پنڈلی کاٹنا۔ اس سے مراد کاٹنے کی آواز ہے۔ الطَّنَّان: بہت بجنے والا کہاجاتا ہے: لفلان ذکر طَنَّانٌ: یعنی وہ مشہور ہے۔ تلك قصیدةٌ طَنَانَةٌ: اس قصیدہ کی ہر جگہ شہرت ہے، اس نظم کا ہر جگہ چرچا ہے۔ الطَّنَّانَة: (ح) ایک اڑنے والا کیڑا، جس کے پرواز کے دوران پر بھنبھاہٹ سنتے ہیں، پھولوں کے پودوں کی کونپلیں پھوٹنے میں مدد دیتا ہے۔

۲۔ طَنَّ ۔ طَنًّا و طنینًا فلانٌ: مرجانا، مرنا۔

۳۔ الطُّنّ: بانس کا گٹھا۔ ج طِنان و أَطْنَان: انسان وغیرہ کا بدن۔ ایک ہزار کلو کا وزن (ٹن) الطُّنَّة: ایک بانس۔ الطُّنِّی من الرجال: بڑے ڈیل، ڈول کا آدمی۔

۴۔ طَنْطَنَ طَنْطَنَةً الجرسُ والطستُ والذبابُ ونحوها: گھنٹی کا بجنا، طشت کی جھنکار ہونا، مکھی کا بھنبھنانا وغیرہ۔

◯ طَنِین: (گھنٹی کی) جھنکار ملی جلی، ٹن ٹن، یا بجنا، چھن چھن، چھنا کا (کیڑے کی) بھنبھناہٹ (کانوں کا) بجنا۔ طَنَّانٌ: بجنے والا، آواز، نکالنے والا، زور سے بجنے والا ٹن ٹن کرنے والا، گرجنے والا، کڑکنے والا، زور کی آواز نکالنے والا، گونجنے والا، گونج کی آواز نکالنے والا، چرچا والا، مرتعش، گونج دار، بھنبھناہٹ والا، کتلی کا بھونپو کی سیٹی، مشہور، معروف، نامی وگرامی۔

طنا: ۱۔ طَنِأَ ۔ طَنْأً و طَنِیءَ ۔ طَنَأً: شرم کرنا، حیا کرنا۔

۲۔ أَطْنَأَ: کسی جگہ یا حوض، بچھونے کی طرف مائل ہونا اور کاہلی سے سوجانا۔ الطِّنْء: برائی کی طرف رجحان، بدکاری، مکان، بچھونا۔

۳۔ أَطْنَأَ: کہاجاتا ہے۔ حیّة لاتُطْنِیءُ: وہ سانپ جس کا ڈسا ہوا فوراً مرجائے۔ الطِّنْء: بقیہ روح، بقیہ زندگی کہاجاتا ہے۔ رُمِیَ فلانٌ فی طِنْئِه: یعنی فلاں شخص مرگیا۔

۴۔ الطِّنْءُ: بجھی ہوئی راکھ، باغ اوالوالعزمی کہاجاتا ہے: فلانٌ بعید الطِّنْء: یعنی فلاں شخص اوالوالعزم ہے) شک۔

طنب: ۱۔ طَنِبَ ۔ طَنَبًا الرمحُ: نیزہ کا ٹیڑھا ہونا۔ الفرسُ: گھوڑے کا لمبی پیٹھ اور لمبی کمزور ٹانگوں والا ہونا۔ صفت أَطْنَب م طَنْبَاء

۲۔ طَنَّبَ الخیمة: خیمہ لگانا، نصب کرنا۔ ــــ السقاءَ: مشک میں پیوند لگانا۔ بالمکان: کسی جگہ قیام کرنا۔ طَاَنَبَ القومَ: قوم کے خیموں کی رسی کے ساتھ اپنے خیمہ کی رسی ملانا۔ تَطَانَبَ القومُ: لوگوں کا اپنے خیموں کی رسیوں کو ایک دوسرے کی طرف کرنا۔ الطُّنُب جمع أَطْنَاب و طِنَبَة: خیمہ کی لمبی رسی (ع ا) جسم کا پٹھا (ز) درخت کی جڑ کہاجاتا ہے۔ مدّت الشمسُ أَطْنَابَها: یعنی سورج طلوع ہوا۔ تَقَبَّضَت أَطْنَابُها: سورج غروب ہوگیا۔ الطُّنُب والإطْنَابَة جمع أَطَانِیب: کمان کے قبضہ پر باندھنے کا تسمہ۔ المَطْنَب جمع مَطَانِب: کندھا۔

۳۔ طَنَّبَ الذئبُ: بھیڑیے کا بھونکنا۔

۴۔ أَطْنَبَ ت الابلُ: اونٹوں کا ایک دوسرے کے پیچھے چلنا۔ خیلٌ أَطَانِیب: ایک دوسرے کے پیچھے چلنے والے گھوڑے۔ جیشٌ مِطْنَابٌ: جرار لشکر۔

۵۔ أَطْنَبَ فی الوصف او العَدْو: صفت بیان کرنے یا دوڑ میں مبالغہ کرنا۔ کہاجاتا ہے۔ أَطْنَبَ الشاعِرُ فی الکلام: شاعر کا کلام میں حدیں پھلانگ جانا۔ مدح یا ذم کے بیان میں بلاغت کے جوہر دکھانا۔ ت الریحُ: ہوا کا غبار اٹھانا۔ المُطْنِب (فا): ہر ایک کی تعریف کرنے والا۔

۶۔ الطُّنْبُور والطِّنبار ج طَنَابیر (مو): ستار۔

۷۔ طَنْبَلَ طَنْبَلَةً الرجُلُ: سمجھ کے بعد بیوقوف بننا۔ الطَّنْبَل: سست وکند ذہن، بیوقوف۔ الطَّنْبَلَة (مص) کہاجاتا ہے: کان بینهم طَنْبَلَةٌ: ان کے درمیان شروفساد تھا۔

◯ طَنَّبَ ب: میں رہنا، اقامت گزین ہونا، قیام کرنا، رک جانا، آباد ہونا۔ أَطْنَبَ فی: میں حد سے زیادہ، فزوں ہونا، مبالغہ سے کام لینا، کو بڑھا چڑھا کر بیان کرنا۔ ــــ شیخی بگھارنا۔ طُنُب جمع أَطْنَاب: خیمہ کی رسی، نس، وتر۔ شَدَّ أَطنابَهُ: ٹھہرنا، عارضی قیام کرنا، رہنا، رہائش رکھنا۔ ضرب اطنابه علی: کسی جگہ آباد ہونا، مستقل رہائش اختیار کرنا۔ ضَرَبَ اطنابه فی: کسی جگہ جم جانا، مستحکم ہونا، میں عام ہونا، کا رواج ہونا۔ اِطْنَاب: مبالغہ، بہت طوالت، طول طویل ہونا، لفاظی، طُنْبُور جمع طَنَابیر: آبپاشی کے لئے پانی اونچا کرنے میں استعمال ہونے والا ایک آلہ، ڈرم، سلنڈر طُنْبُوری: ستار نواز۔ طنج: الطَّنْجَرة: تانبے کی دیگچی (ترکی لفظ)۔ الطِّنْجِیر: کڑاہی۔ بزدلی اور کمینہ سے کنایہ۔

طنخ: طَنِخَ ۔ طَنَخًا: بدہضمی ہونا، دل پر چربی کا غالب ہونا، موٹا ہونا، صفت۔ طَنِخ و طَانِخ۔ ت نفسُهُ: جی کا بگڑنا۔ طَنَّخَ و أَطْنَخَ ہُ: کو بدہضمی کرنا۔ الطِّنخ: کہاجاتا ہے: مَرَّ طِنخ من اللیل: رات کا ایک پہر گزر گیا۔

طنز: طَنَزَ ۔ طَنْزًا به: کا تمسخر اڑانا۔ تَطَانَزَ القومُ: ایک دوسرے کے ساتھ تمسخر کرنا۔ الطَّنَّاز: تمسخر کرنے والا۔

طنط: الطُّنْطُلَة (عند العامة): گلے کا کوا، صحیح لفظ الطُّلاطِلَة: ہے۔

◯ طَنْطَا: شمالی مصر کا ایک شہر۔

طنف: ۱۔ طَنِفَ ۔ طَنَفًا: متہم ہونا۔ طَنَّفَ ہُ: پر تہمت لگانا۔

۲۔ طَنِفَ ۔ طَنَافَةً و طُنُوفَةً و طَنَفًا: بدباطن ہونا۔ صفت۔ طَنِف۔ طَنَّفَ نَفْسَهُ الی کذا: نفس کو طمع کے نزدیک کرنا، کی حرص کرنا۔

۳۔ طَنَّفَ الجدارَ: دیوار پر کانٹے یا ٹہنیاں رکھنا، دیوار پر گگر (کانس) لگانا۔ تَطَنَّفَ القومَ: لوگوں کے پاس جاکر انہیں گھیر لینا۔ الطَّنْف والطُّنُف والطَّنَف والطُّنُف جمع طُنُوف و أَطْنَاف: چھجہ، کارنس، پہاڑ کی نکلی ہوئی چٹان، ابھرا ہوا حصہ۔ المُطْنِف: چھجہ یا کانس والا، پہاڑ کی چوٹی پر چڑھنے والا۔

◯ طُنُف، طَنَف و طُنْف جمع طُنُوف و اَطْنَاف: اوپر کا حصہ، چوٹی (پہاڑ کی) گگر، کھڑی چٹان، کے پہلو سے ابھرا ہوا پتھر۔

۴۔ طَنْفَسَ: بدخلق ہونا، بہت سے کپڑے پہننا۔ الطِّنِفس: ردی وبدشکل۔ الطُّنْفُسَة و الطَّنفَسَة والطِّنِفِسَه جمع طَنَافِس: فرش، چٹائی، کپڑا (فارسی لفظ)

طنو: الطُّنُو: بدکاری۔ الطِّنو: فرش۔

طنی: ۱۔ طَنِیَ ۔ طَنًی و أَطْنَی: تلی یا پھیپھڑے کا پہلو یا پسلیوں سے چمٹنا۔ صفت طَنٍ و طَنِّی

۲۔ طَنِیَ ۔ طِنًی اللدیغُ من لدغ العقرب: بچھو کے ڈسنے سے اچھا ہوجانا۔ طَنَّی فُلانًا: کی تلی یا پھیپھڑے کی بیماری کا علاج کرنا۔ أَطْنَی ہُ المرضُ: بیماری کا مریض میں اپنا اثر باقی رکھنا۔ الطَّنَی: بیماری۔

۳۔ طَنِیَ ۔ طَنًی و أَطْنَی فی فجوره او فساده: بدکاری وفساد میں ہمیشہ مبتلا رہنا۔ الطِّنْیُ: بدکاری وفساد۔ الطَّانی (فا) جمع طُنَاة: زانی۔

۴۔ الطَّنَی: تہمت، بجھی ہوئی راکھ۔

طہر: ۱۔ طَهَرَ ۔ وطَهُرَ ۔ طُهْرًا و طُهُورًا و طَهَارَةً: پاک ہونا صفت طَاهِر جمع أَطْهَار و طَهِر جمع طَهِرُون و طَهِیر جمع طَهَارَی کہاجاتا ہے: رجُلٌ طَاهِر الثیاب: پاکدامن۔ طَهَّرَ ہُ: کو پاک کرنا۔ الشیء بالماء: کو پانی سے دھونا۔ تَطَهَّرَ و اطَّهَّرَ: میل سے پاک صاف ہونا، غسل کرنا۔ الطُّهْر: پاکی (حیض سے)۔ الطُّهْرَة: پاکی صفائی، پانی سے غسل۔

الأَطْهار: عورت کی پاکی کے دن۔ الطَّهُورُ (مص): جس سے پاکی حاصل کی جائے۔ المَطْهَر: موت کے بعد محدود مدت کے عذاب سے نیک لوگوں کو پاک کرنے کی جگہ۔ المَطْهَرَة و المِطْهَرة جمع مَطَاهِر: وضو وغیرہ کا لوٹا، نہانے کا کمرہ، کہا جاتا ہے۔ السِواکُ مَطْهَرَةٌ للفم: مسواک منہ کی صفائی کرتی ہے۔ المُطَهِّرة: متعدی مراض کے بیمار کے کپڑے صاف کرنے کا آلہ۔

۲۔ طَهَرَ - طَهْرَاةً: کو دور کرنا۔

طَهَرَ و طَهُرَ - طُهراً و طَهَارَةً: پاک ہونا، پاک صاف ہونا۔ طَهُرت و طَهَرت: عورت کا حیض سے پاک ہونا۔ طَهَّره / ہ: کو صاف کرنا، اچھی طرح سے دھونا، مانجھنا، گناہوں سے پاک کرنا، پونچھنا، صاف کرنا، قابل اعتراض حصے نکال دینا، سزا دے کر سدھارنا۔ ہ کے وبائی اثرات دور کرنا، کو جراثیم سے پاک کرنا، کے جراثیم مارنا۔ — ہ (نہر وغیرہ سے) گارنکالنا۔ — ہ: کا ختنہ کرنا۔ طَاهَره: کا ختنہ کرنا۔

تَطَهَّرَ: اپنے آپ کو پاک صاف کرنا، وضو کرنا۔ طَهُور: ختنہ، پاکیزگی، پاکی، صفائی ستھرائی، صاف کرنے والا، صاف، پاک۔ طَهَارَة: صفائی، پاکیزگی، پاکی، پاکدامنی، تقدس، بزرگی، تقدیس، ختنہ۔ طهارة الذیلُ: معصومیت، بیگناہی، دیانت داری، دیانت۔ مَطْهَرة جمع مَطَاهِر: غسل خانہ، منہ ہاتھ دھونے کا کمرہ، وضو خانہ، بیت الخلاء (Toilet) طَاهِر الذِمَّة: دیانتدار، نیک، خداترس۔ طاهر الذیل: معصوم، بے گناہ، پاکدامن، دیانت دار۔ مُطَهِّر جمع مُطَهِّرات: جراثیم کش۔ مُطَهَّر: پاک صاف، بے عیب، بے داغ۔ طِهْران: ایران کا دارالحکومت۔

طهس: طَهَسَ - طَهْسًا فی الارض: زمین میں داخل ہونا۔ اور گھسنا۔

طهش: طَهَشَ - طَهْشًا العملَ: کام بگاڑنا۔

طهف: ۱۔ أَطْهَفَ السقاءُ: مشک کا ڈھیلا ہونا۔ زبدةٌ طَهْفَةٌ: نرم مکھن۔

۲۔ أَطْهَفَ فی الکلام: روانی اور آسانی سے کلام کرنا، روانی سے بولنا۔

۳۔ أَطْهَفَ لفلان من ماله طِهْفَةً: فلاں کو اپنے مال سے کچھ حصہ دینا۔ الطِهْفَة من الشیء: ٹکڑا۔ الطُهَافَة: پیشانی کے بال، گیسو یا بالوں کی لٹ۔

۴۔ الطَهَف: پناہ۔ الطهاف من السحاب: بلند بادل۔

طهق: طَهَقَ - طَهْقًا: تیز چلنا۔

تَطَهَّقَ من: سے سخت نفرت کرنا، کو حقیر جاننا، حقارت سے دیکھنا، سے کراہت کرنا، گھن کھانا۔

طهل: طَهَلَ و طَهِلَ - طَهْلاً و طَهَلاً و تَطَهَّلَ الماءُ: پانی کا خراب ہونا۔ صفت۔ طَاهِل و طَهِل۔ أَطْهَلَت الارضُ: زمین کا تھوڑی سی گھاس اگانا۔ الطُهْلَة: چیز کا بقیہ، تھوڑی سی گھاس۔

طهم: طَهَمَ الشیءُ: بڑا ہونا، موٹا ہونا۔ منه: سے بچنا، پہلو تہی کرنا، پہلو بچانا، کنی کترانا۔ تَطَهَّمَ الطعام: کھانے سے کراہت کرنا، گھن کھانا۔ المُطَهَّم: موٹا، نحیف الجسم، مکمل اور بہت خوبصورت چیز۔ جَوادٌ مُطَهَّم: مکمل خوبصورت گھوڑا۔

طها: ۱۔ طَهَا - طُهُوًّا: ملک میں ادھر ادھر پھرنا۔

۲۔ طَهَا - یَطْهِی طَهْوًا و طُهُوًّا و طُهِيًّا و طَهَايَةً اللحمَ: گوشت کو پکانا یا بھونا۔ أَطْهَی اطْهَاءً: اپنی صنعت میں ماہر ہونا۔ الطَّهْو (مص): کام کہا جاتا ہے: کان طَهْوی کذا: میرا کام ایسا تھا۔ الطُهَی: پکایا ہوا۔ الطَاهِی (فا) جمع طُهَاة و طُهِیّ م طَاهِيَة جمع طَوَاهٍ و طَاهِيَات: باورچی، بھوننے والا، نانبائی۔ الطِهَايَة: باورچی کا پیشہ۔

۳۔ الطَهَی: تنکا۔ الطُهَی: گناہ، جرم۔ الطُهْيُ: سخت چوٹ، پتلا بادل۔ الطُهَاوَة: دودھ یا خون کے اوپر کی جھلی۔ الطَهَاءَة: بلند بادل۔

مَطْهَی: باورچی خانہ۔

طاء: طَاءَ - طَوْءًا: آنا جانا، آمدورفت کرنا۔ فی الارض: ملک میں دور نکل جانا۔ تَطَاءَ تَطَايُؤًا تِ الاسعار: بھاؤ کا گراں ہونا، قیمتوں کا چڑھنا۔ الطَّاءَة: چراگاہ میں دور نکل جانا، سیاہ کیچڑ۔ الطُوئِیّ: کہا جاتا ہے۔ مابالدار طُوئِی: گھر میں کوئی نہیں۔

طوب: الطُوب: (واحد طُوبَة) پختہ اینٹ۔ الطَوَّاب: اینٹیں بنانے والا۔

۲۔ الطُوبو غرافیا: جغرافیائی خصوصیات۔ ان کا تذکرہ (Topogrophy) (یونانی لفظ)

طَوَاشِی جمع طَوَاشِية: ہیجڑا، خواجہ سرا۔ طَوَّايَة: فرائی پان (Frying pon)

طَابَه: جمع طَابَات: گیند۔

طاح: طَاحَ - طُوحًا: بھٹکنا، ادھر ادھر پھرنا، مارامارا پھرنا، ہلاکت کے نزدیک پہنچنا۔ السهمُ: تیر کا نشانہ سے چوکنا۔ طَوَّحَ تَطْوِيحًا هُ: کو راہ سے بھٹکانا۔ الشیءَ: کو ضائع کرنا۔ -- به: کو خطرناک امور پر اکسانا، کو ہوا میں پھینکنا، کہا جاتا ہے: طَوَّحَتْ به طوائحُ الزمن: حوادث زمانہ نے اسے دور پھینک دیا۔ طَيَّحَ تَطْيِيحًا الشیءَ: کو ضائع کرنا۔ طَاوَحَ مُطَاوَحَةً هُ بکذا: کو ایک دوسرے کی طرف پھینکنا۔ أَطَاحَ هُ: کو ہلاک کرنا، تباہ کرنا۔ الشعرَ: بال گرانا۔ تَطَوَّحَ فی البلاد: اپنے آپ کو ملکوں میں پھینک دینا، سرگرداں ہونا۔ فی البئر: کنویں میں گرنا کہا جاتا ہے۔ نام علی مَطِيَّته يَتَطَوَّحُ: وہ اپنی سواری پر سو گیا اور ہوا میں جاتا آتا رہا۔ تَطَاوَحَ تَطَاوُحًا القومُ فلانا بالامر او بالضرب: میں باہم تنازع کرنا۔ تطاوحت به النوی: فراق الابعد نے اس کو پھینک دیا یعنی اس نے مختلف ملکوں میں لمبا سفر کیا۔ الطَوح دور۔ نِيَّةٌ طَوحٌ: دور کی نیت۔ الطَوَائح: قسمت کے حادثات۔ المَطَاوِح واحد مَطَاحَة: ہلاکت کی جگہیں۔ المِطْوَاح: لاٹھی۔

طاح - طُوحًا: فنا ہو جانا، مرجانا، اپنی راہ گم کرنا، غلط راستے پر چلنا، بھٹکنا، ادھر ادھر مارے مارے پھرنا، گر پڑنا۔ طاح ب: کو پھینکنا۔ طَوَّحَ ہ / ب: کو مروانا، خطرہ میں ڈالنا۔ — ب: کو دور پھینکنا۔ ب الی: کو میں پھینکنا، کو میں لے جانا۔ ہ الی: کو پر اکسانا۔ طَوَّحَت به الطوائح: قسمت نے اسے سخت چر کے لگائے۔

أَطَاحَ ہ / ہ: کو گرانا، کو بے کار سمجھ کر پھینکنا، ترک کرنا۔ -- ب: کو جانے دینا، لے جانا، پھاڑنا، چیرنا۔ -- ہ: کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا، کاٹ ڈالنا (خصوصاً سر کو)

تَطَوَّحَ: گرنا، پھینکا جانا، مارا مارا پھرنا، بھٹک جانا، بھٹکتے پھرنا، ہلنا، جلنا، جھومنا، چکرانا، چکرا جانا، لڑکھڑا کر چلنا، ڈگمگانا۔ طَوَائِح: مصائب، آفات، قسمت کے چر کے۔ مُطَوِّحة جمع مُطَوِّحات: سانحہ، غیر متوقع بات، مہم، کارنمایاں، جان بازی کا کام۔

طاخ: طَاخَ - طُوخًا هُ: کسی کو گالی دینا، کی برائی کرنا صفت طَوَّاح

طاد: ۱۔ طَادَ - طُودًا: ثابت قدم رہنا۔ الطَوْد (مص) جمع أَطْوَاد و طِوَدَة: بڑا پہاڑ، ٹیلہ۔ المُنْطَاد جمع مَنَاطِيد: بلند کہا جاتا ہے۔ بناءٌ مُنطاد: بلند عمارت۔

۲۔ طَوَّدَ فی البلاد: ملکوں میں پھرنا۔ به: کو جان لیوا صحراء میں چلنے پر اکسانا۔ تَطَوَّدَ فی البلاد: ملکوں میں پھرنا۔ انطَادَ: ہوا میں بلند ہونا۔ التَطْوَاد: گھومنا، پھرنا۔ المَطَادَة: لق و دق بیابان۔ المَطَاوِد: خطرناک جگہیں۔ المُنطَاد جمع مَنَاطِيد: غبارہ۔

انْطَادَ: ہوا میں بلند ہونا، اوپر اور اوپر کو اڑنا۔ طَوْد جمع أَطْوَاد: بلند اور اونچا پہاڑ۔ مُنْطَاد جمع مَنَاطِيد: غبارہ۔ مُنطاد مُقَيَّد: زمین بستہ غبارہ۔ پتنگ، کنکوا، گڈی۔ منطاد هوائی ثابت: طیارہ روک غبارہ

طار :ا- طَارَ - طَوْرًا و طَوَرَانًا بفلان : کے نزدیک ہونا- الطَّوْر (مص) : جمع أَطْوَار : حد، مقابل، اندازہ کہا جاتا ہے- عدا طَوْرَہُ : وہ حد سے بڑھ گیا- جاوَزَ طَوْرَہ : وہ اپنے اندازہ سے بڑھ گیا- الطُّوْر : گھر کا صحن، مقابل کی چیز، مثل- الطَّوَار : مقابل کی چیز، مثل کہا جاتا ہے- ھٰذہ الدار علیٰ طَوَارِ داری : اس گھر کی دیوار میرے گھر کی دیوار سے ملی ہوئی ہے- والطِّوار : گھر کا صحن- طَارَۃُ المُنْخل : چھلنی کا چولی کھیرا، یہ بگڑی ہوئی عربی ہے- صحیح لفظ اِطَار ہے- کہا جاتا ہے- بَلَغَ فلانٌ فِی العلم أَطْوَرَیْہِ : فلاں شخص تعلیم میں اس کے دونوں کناروں تک پہنچ گیا- یعنی علم کی انتہائی حدود تک جا پہنچا۔

٢- الطَّوْر جمع أَطْوَار : ہئیت، حال (کہا جاتا ہے: النَّاسُ اطْوار : لوگ کئی قسم کے ہیں، مختلف حالات کے ہیں-) ایک بار کہا جاتا ہے- أتیتہ طوراً بعد طور : میں اس کے پاس بار بار آیا- الطُّور : پہاڑ- الطُّورِی : اجنبی- والطُّورَانِیّ : وحشی پرندہ اور آدمی کہا جاتا ہے- ما بالدار طُورِیٌّ او طُورَانِیٌّ : گھر میں کوئی بھی نہیں- الطَّارُ و الطَّارَۃُ (مو) : دف کی طرح کا موسیقی کا آلہ، طنبورہ (عام بول چال میں) کہا جاتا ہے- لَقِیَ مِنْہُ الأَطْوَرِیْنَ : اس کو اس سے بڑی مصیبت پہنچی (جمع سالم مبالغہ کے لئے استعمال کیا گیا ہے)

٣- الطُّوْرِبِیل : جسے الطوربید بھی کہا جاتا ہے، تار پیڈو، آبدوز گولہ (Torpedo) (اٹلی زبان کا لفظ)

طَوَّرَ ہٗ : کو بڑھانا، پختگی یا تکمیل کو پہنچانا، ترقی دینا- تَطَوَّرَ : پختگی اور تکمیل کو پہنچنا، نشوونما پانا، ارتقاپذیر ہونا، تبدیل ہونا، متغیر ہونا، دوڑ کا مقابلہ کرنا (گاڑی کا) طَوْر جمع أَطْوَار : ایک بار، حالت، حد، مرحلہ، درجہ- اور (Phase) طَوراً بعد طور : بار بار، اکثر- طوراً - طوراً یا حیناً - طوراً : کبھی کبھی، کبھی کبھار- خرج عن طَوْرِہ : پریشان ہو جانا، ضبط نفس کھو دینا- اخرجہ عن طورہ : کو پریشان کرنا، کے اطمینان وسکون میں خلل ڈالنا- غریبُ الاطوار : سنکی- طُورُ سیناء و طُورُ سینا : سینا پہاڑ (Mount Sinai) طُورِی : وحشی- طَوَار : ہٹ پاتھ، پٹری- طُورِانِی : وحشی، طورانی- تَطَوُّر جمع تَطَوُّرات : ترقی، تکمیل، بالیدگی، نشوونما، ارتقاء، جمع تطوّرات : ترقی کے مراحل، ارتقائی ادوار، نئی صورت حالات، ترقی یافتہ حالت- قابلُ التطوّر : قابل ترقی وارتقاء- تَطَوُّرِی : ارتقائی- نظریۃ تطوریۃ : نظریہء ارتقاء- طَار = اطار : جالتہ، دائرہ، کڑا، نائر، فریم،

پہیہ، گھیرا- طنبورہ-

طاس :ا- طَاسَ - طَوْساً الوجہُ : چہرہ کا خوبصورت ہونا- طَوَّسَ ہٗ : کو آراستہ کرنا، سجانا، کی آرائش کرنا، کا سنگار کرنا- المصوّر : تصویر کش کا مور کی شکل بنانا- تَطَوَّسَتِ المرأۃ : عورت کا آراستہ ہونا، سنگار کرنا- ___ للحماقۃ : حماقت سے پھول جانا- الطَّوْس (مص) : چاند- الطَّاوُوس و الطَّاوُس : مور- جمع اطواس و طَوَاوِیس تصغیر : طُوَیْس-

٢- طَاسَ - طَوْساً الشیءَ : کو روندنا-

٣- طَوَّسَ بہ : کو لے جانا-

٤- الطَّاس جمع طاسات : پینے کا برتن- الطُّوس : ایک دست آور دوا-

طاس جمع طاسات و طاسۃ جمع طاسات : پینے کا برتن- طاسۃ التحمیر : فرائی پان- طاسۃ التصادم : بفر، ٹکر روک، (ریل کی پٹری) (Buffer) مُطَوَّس : مزین، دکھاوے کے طور پر آراستہ، سجا ہوا، سنگھار کیے ہوئے-

طوش : طَوَّشَ الرجلُ : قرض دار کو ٹال مٹول کرنا- الذکرَ : کو آختہ کرنا، ہیجڑا بنانا- الطَّوَاشی جمع طَوَاشِیَۃ : آختہ، خصی کیا ہوا، ہیجڑا، خواجہ سرا (فارسی لفظ)

طاع :ا- طَاعَ - طَوْعًا لفلان : کی تابعداری کرنا، کا فرمانبردار ہونا- صفت طَائِع جمع طُوَّع و طائعون : کہا جاتا ہے- أَمَرَہ فَطَاعَ (صرف الف کے ساتھ) اس نے اسے حکم دیا تو اس نے اسکی تابعداری کی- لسانُہُ لایطوع بکذا : میں اسکی زبان اسکا ساتھ نہیں دیتی- طَاعَ لہ المرقعُ : چراگاہ اس کے لئے وسیع ہے- وہ جب چاہے اپنے مویشیوں کو وہاں چھوڑ سکتا ہے- طَوَّعَ ہٗ : کو تابعدار بنانا- ت لہٗ نفسُہٗ کذا : دل کا اسکو کچھ کرنے کی اجازت دینا اور اسے آسان کرنا- طَاوَعَ مُطَاوَعَۃً ہٗ فی الامر و علیہ : سے میں اتفاق کرنا کہا جاتا ہے- طاوع لہ المرادُ : کی مراد آسانی سے برائی- أَطَاعَ اطاعَۃً و طَاعَۃً ہٗ : کی فرمانبرداری کرنا، کا تابعدار ہونا- ہٗ و أَطَاعَ لہ المرعی : چراگاہ کا کسی کے لئے وسیع ہونا اور اپنے مویشی چرانے کا مجاز بنانا- تَطَوَّعَ : بتکلف اطاعت کرنا- تَطَوَّعَ فی الجندیۃ : فوج میں رضاکارانہ شامل ہونا- بالشیء و لِلشیء : بتکلف کی استطاعت ظاہر کرنا- انْطَاعَ انطیاعًا لہ : کا تابع وفرماں بردار ہونا- استطاع استطاعَۃً الامرَ : کی طاقت رکھنا، کا لائق ہونا، کو کرسکنا، (تاء حذف کرکے) اسْطَاع

ویسطیع بھی کہا جاتا ہے- الطَّوَاعَۃ : الطوع کا مصدری اسم- الطَّوَاعِیَۃ : طاعت فرمانبرداری کہا جاتا ہے- فلانٌ حسنُ الطواعیۃ : فلاں ایک اچھا فرمانبردار ہے- الطَّاع و الطَّوْع و الطَّیِّع : تابعدار، فرمانبردار، مطیع کہتے ہیں- ھو طوعُ یدِک : وہ آپ کا تابعدار ہے- فرسٌ طوع العِنان : تابعدار اور نرم گھوڑا- عَمِلَہُ طَوْعًا : اس نے وہ کام بخوشی کیا- المِطْوَاع و المِطْوَاعَۃ : مطیع، فرمانبردار، تابعدار-

٢- أَطَاعَ الشجرُ : درخت کے پھلوں کا پکنا-

٣- تَطَوَّعَ بالشیء : کوئی چیز عطیہ کے طور پر دینا- المُتَطَوِّع و المُطَّوِّع : واجبات اور فرائض کے علاوہ دیگر اعمال صالحہ کو بطور نفل ادا کرنے والا، رضاکار- المُطَّوِّعَۃ : رضاکار، والنظیر، جہاد میں اپنے آپ کو رضاکارانہ طور پر شامل کرنے والا-

تَطَوَّعَ خیرا : رضاکارانہ طور پر عمل صالح بجالانا- طوعًا : رضاکارانہ طور پر، اپنی مرضی سے، برضا ورغبت طَوْعًا او کَرْھًا : خوشی سے یا ناخوشی سے، خواہی نخواہی، مرضی ہو یا نہ ہو- طَوْعُ العنان : آسانی سے قابو میں آجانے والا، اثر پذیر، تاثر پذیر، مطیع، اطاعت شعار، تربیت پذیر اطاعت پذیر- طَوْعُ یدہ : کے زیر اثر، کے تابع فرمان، کے حکم کے ماتحت- ھو طوع ایدینا : وہ ہمارے حکم کے ماتحت ہے- طوعُ أمرک : آپ کے ہاتھ میں، آپ کے سپرد، آپ کی تحویل میں- طوعیًا : رضاکارانہ طور پر، اپنی مرضی سے- السمعُ و الطاعۃ : میں سنتا ہوں اور تعمیل کرتا ہوں، آپکی خدمت کے لئے حاضر ہوں، آپ کی خدمت پر کمربستہ ہوں- سمعًا و طاعۃً بمعنی السمع و الطاعۃ- عَنْ طواعیہ : رضاکارانہ طور پر، اپنی مرضی سے- طائعًا او کارھا : خوشی سے یا ناخوشی سے- قدرَ المستطاع : جہاں تک ممکن ہو/ ہوا، جہاں تک قابل عمل ہو/ ہوا- بقدر المستطاع اور علی قدر المستطاع بمعنی قدرَ المستطاع

طاف :ا- طَافَ - طَوْفًا و طَوَافًا و طَوَفَانًا بالمکان و حولہ : کسی جگہ کے چاروں طرف یا اردگرد گھومنا، چکر لگانا- فی البلاد : ملک میں پھرنا- ___ طَوْفًا بہ الخیالُ : کو خواب میں کوئی وہمی صورت نظر آنا- طَوَّفَ تَطْوِیفًا و تطوافًا : کے گرد چکر لگانا- -- فی البلاد : ملک میں پھرنا- بالشیء و حولہ : کے گرد بہت چکر لگانا- الناسُ او الجرادُ : آدمیوں یا ٹڈیوں کا زمین کو بھر دینا- أَطَافَ بالشیء : پر نازل ہونا، کا احاطہ کرنا، کے قریب ہونا- بہ : کے پاس رات کو آنا- علیہ : کے

پاس رات کو آنا، کے گرد چکر لگانا۔تَطَوَّف بالشیء و حوله: کے گرد بہت چکر لگانا۔ اِسْتَطَاف اِسْتِطَافَةً: کے گرد چکر لگانا۔ ۔ بالشیء وحوله: کے گرد بہت چکر لگانا۔الطوفُ: پانی پر تیرنے والی چیز، پھولی ہوئی مشکوں یا شہتیروں کو جوڑ کر سواری یا بار برداری کے لئے بنائی ہوئی کشتی۔-- ج أَطْوَاف: رات کو پہرہ دینے والے چوکیدار دیوار۔الاطواف الضرفية (اع): ربڑ کی بنی ہوئی برتنوں کی شکل کی تیرنے والی اشیاء۔ الطَّاف: بہت طواف کرنے والا، بہت چکر لگانے والا۔الطُّوفَان: سخت بارش، سخت سیلاب، رات کا سخت اندھیرا، تباہ کن موت۔من کل شیء: ہر ایک چیز کا زیادہ۔الطَّائِف (فا): چوکیدار۔ الطائفة جمع طائِفَات و طَوَائِف: الطَّائف: کا مونث۔اِطَّوَّاف: بہت چکر لگانے والا بہت پھرنے والا، خادم، مشکوں یا شہتیروں کو جوڑ کر بنائی ہوئی کشتی کا مالک۔ایسی کشتی بنانے والا۔الطَّوَّافَة: فلوٹ لائٹ Float light۔المَطَاف: چکر لگانے کی جگہ۔

۲۔ الطائفة جمع طَائِفَات و طَوَائِف: گروہ، ٹکڑا، ہم رائے، ہم مسلک لوگ۔

○ طَافَ ۔طَوْفًا و طُوَافًا و طَوَفَانًا: کے اردگرد جانا، چلنا، سفر کرنا، حرکت کرنا، پھرنا، ادھر ادھر پھرنا، مارے مارے پھرنا، کے چاروں طرف دوڑنا، کی سیاحت کرنا۔ب / حول: کے اردگرد یا چاروں طرف جانا، چلنا، دوڑنا اور سفر کرنا۔علی: لوگوں میں آنا جانا۔ب/ حول: کے گرد پھرنا، گھومنا۔ب: کو ادھر ادھر پھرانا، کی رہنمائی کرنا، کو مختلف جگہیں دکھانا۔ ـ ب: سے آگاہ ہونا، کو جاننا۔طاف طوفًا ب: کے خواب میں نظر آنا۔ علی: پر ٹوٹ پڑنا، اچانک حملہ آور ہونا، کو ایذا دینا، تکلیف میں ڈالنا، دکھ پہنچانا۔۔۔ دریا کا اپنے کناروں کے اوپر سے بہنا۔طَوَّفَ فی: میں ادھر ادھر جانا، چلنا، ٹہلنا، سیر کرنا، سفر کرنا، سیاحت کرنا۔۔۔ ب: کے چاروں طرف جانا یا چلنا۔ ہ / ب: کو مختلف مقامات دکھانا، کی راہنمائی کرنا۔طَوَّافَة: گشتی کشتی (patrol Boat) آل (اِنْتَهَى) بِهِ المطاف: پر منتہی ہونا، ختم ہونا، انجام کار پر پہنچنا۔خاتمة المطاف: کا نتیجہ۔ طاف به طائف: کو فوراً ترنگ یا تحریک ہوئی یا خواہش ہوئی۔طاف علیه طائف من القدر القاسی: المیہ اس پر آ پڑا۔الطَّائِف: (سعودی عرب کا ایک شہر) مُلوکُ الطوائف: چھوٹے چھوٹے بادشاہ۔طائفی: جتھابندی کا، فرقہ وارانہ۔طَائِفِيَّة: فرقہ واریت۔ مُطَوِّف: مکہ معظمہ میں حاجیوں کا گائڈ۔

طاق: ا۔ طَاقَ ۔طَوْقًا و طَاقَةً الشیءَ: پر قادر ہونا۔ طَوَّقَهُ الشیءَ: کو کسی کام کی تکلیف دینا۔أَطَاقَ الشیءَ: پر قادر ہونا۔علی الشیء: پر قادر ہونا۔ الطاقة: قدرت، طاقت (کہا جاتا ہے۔لا تُحَمِّلْنَا مالا طاقة لنابه: ہم پر اتنا بوجھ نہ ڈال جس کا اٹھانا ہم پر دشوار ہو) دھاگے کی ایک لڑی، بالوں کا گچھا، پھولوں کا گلدستہ۔الطاقة الکهربائية: برقی قوت کسی جسم کی طاقت یعنی کام جسے جسم کر سکے۔الطَّوْق: قدرت، طاقت کہا جاتا ہے۔هذا فی طوقی: یہ میری وسعت میں ہے۔

۲۔ طَوَّقَهُ الطَّوْقَ: کو طوق پہنانا، کہا جاتا ہے۔طَوَّقَهُ بالسیف وغیره: اس نے اسے تلوار وغیرہ باندھ دی۔ تَطَوَّقَ: طوق پہننا۔ت الحَيَّةُ: سانپ کا کنڈلی مارنا۔اِطَّوَّقَ: طوق پہننا۔الطَّاق جمع طاقات و طِيقان: محراب، طاقچہ (فارسی لفظ) الطاقة: دیوار میں بنی ہوئی کھڑکی (عام زبان میں) طَائِقُ کل شیءٍ: گھیرا۔الطَّوْق جمع أَطْوَاق: گلے کا ایک زیور، گردن۔ المُطَوَّقَة: کنٹھی دار کبوتر، بڑی بوتل جس کی گردن طوق دار ہو۔

۳۔ الطاق: ایک قسم کا کرتہ۔و الطائِق: پہاڑ کی نکلی ہوئی چٹان۔

○ طاق ۔طَوْقًا ہ: کچھ کرنے کے قابل ہونا، کچھ کر سکنا، کو برداشت کرنے یا کا سامنا کرنے کی استطاعت رکھنا، کو برداشت کرنا۔طَوَّقَ ہ: کی گردن میں ہار ڈالنا، طوق ڈالنا۔ ہ: کو کڑا ڈالنا۔ ہ/ ہ ب: کو سے گھیرنا، کو آنکڑا لگانا، کے گرد کا حلقہ ڈالنا۔طوقه بذراعیه: کو اپنے بازوؤں میں لینا، گلے لگانا، سے معانقہ کرنا۔ طوق عنقه ب: کو کا تحفہ دینا، کو کچھ عطا کرنا۔لم یُطِق صبرا: وہ اسے برداشت نہ کر سکا، وہ اپنے آپ پر قابو نہ رکھ سکا۔شیءٌ لا یطاق: ناقابل برداشت چیز۔ طوقٌ للنجاة: بچاؤ پہیہ۔اخرجه الحُزْنُ عن طوقه: دکھ نے اسے بےخود کر دیا۔فی الطاقة: ممکن ہے۔قدرَ الطاقة: جہاں تک ممکن ہے، ممکن حد تک بہترین طریقہ سے۔علی قدر طاقته: اسکی قابلیت کے مطابق، مقدور بھر۔طاقةٌ مُدَّخَرَةٌ: جمع شدہ توانائی۔الطاقة الذَّرِّيَّة: ایٹمی توانائی۔طاقةٌ انتاجية: پیداواری طاقت، وسعت، گنجائش، پیداوار کی صلاحیت۔مُطَاق: قابل برداشت۔طوکیو: جاپان کا ایک شہر۔

طال: ا۔ طَالَ ۔طُولاً: دراز ہونا، لمبا ہونا۔طَوَّلَ ہ: کو لمبا کرنا۔ لہٗ: کو مہلت دینا۔۔ للدابة: چرنے کے لئے جانور کی رسی ڈھیلی کر دینا۔طَاوَلَ مُطَاوَلَةً: پر لمبائی میں غالب آنا، سے زیادہ لمبا ہونا، کو ٹال مٹول کرنا۔ أَطَالَ اطالةً ہ: کو لمبا کرنا۔ت المرأةُ: عورت کا دراز قامت بچے جننا۔أَطْوَلَ اِطْوَالاً ہ: کو لمبا کرنا۔ تَطَاوَلَ: لمبائی ظاہر کرنا، دور کی چیز دیکھنے کے لئے کھڑے کھڑے گردن بلند کرنا۔علیه العمرُ: کی عمر بڑھنا۔اِسْتَطَالَ اِسْتِطَالَةً: لمبا ہونا۔الطُّول (مص) جمع أَطْوَال: اونچائی، درازی، (کوتاہی کی ضد) لمبائی (چوڑائی کے مقابلہ میں) طُولُ مکان ما من الارض (فلك): طول البلد، خط طول البلد، الطول السماوی: خط نصف النہار (سورج یا ستارے کا عروج، نقطہ اعتدال ربیعی۔الطَّوْل و الطُّوَل و الطِّيل و الطِّيَال: لمبا عرصہ، زمانہ کی لمبائی کہا جاتا ہے۔لا افعله طوَال الدهر: میں یہ زندگی بھر نہیں کروں گا۔الطُّوَّل (ح): لمبی ٹانگوں کا ایک آبی پرندہ۔الطُّوَال م طُوَالة: لمبا، دراز۔الطُّوَّال: بہت لمبا۔الطَّوِيل جمع طِوَال و طِيَال م طَوِيلَة جمع طَوِيلات: لمبا کہا جاتا ہے۔فلانٌ طویل الباع: فلاں سخی ہے۔هو قصیر الباع: وہ بخیل ہے۔الطِّيَلَة: عمر (کہا جاتا ہے۔أطال الله طيلتهُ: اللہ اس کی عمر دراز کرے) زمانہ کی لمبائی۔الأَطْوَل: جمع أَطَاوِل م طُولَى جمع طُوَل: اسم تفضیل، زیادہ لمبا، لمبا ترین۔ السَّبْعُ الطُّوَل: قرآن کریم کی سات بڑی سورتیں۔ الطَّاوِلَة: چوبی میز (اٹلی کا لفظ) الطِّوَل جمع مَطَاوِل: رسی، لگام۔

۲۔ طَالَ ۔طُولاً علیه: پر غالب ہونا، فخر کرنا، پر احسان کرنا۔طَاوَلَ مُطَاوَلَةً: پر فضل و احسان میں غالب آنا۔تَطَوَّلَ تَطَوُّلاً علیه: پر احسان کرنا۔تطاول: تکبر کرنا، فخر کرنا، ظلم کرنا۔تطاولا: ایک دوسرے سے مقابلہ کرنا، باہم مقابلہ کرنا۔اِسْتَطَالَ اِسْتِطَالَةً: تکبر کرنا۔۔ علیه: پر فضل و احسان کرنا۔علی عِرضه: کسی کا عیب مشہور کرنا، اسے رسوا کرنا۔کہا جاتا ہے۔ استطالوا علی القوم: لوگوں کو اس سے زیادہ قتل کرنا جتنا انہوں نے قتل کیا تھا۔الطَّوْل: قدرت، غنا، فضل، بخشش۔الطَّائِل و الطَّائِلة جمع طَوَائِل: قدرت، غنا، فضل کہا جاتا ہے۔هذا امرٌ لا طائل فیه: اس کام میں کوئی منفعت نہیں۔ماهو بطائِلٍ اوهو غیرُ طَائِل: وہ برتر نہیں یا وہ گھٹیا ہے۔(مذکر و مونث) کہا جاتا ہے۔ بینهم طائِلة: ان کے درمیان دشمنی ہے۔الطُّولَى: بلند مرتبہ۔یا حالت۔

○ طال به الزمن حتی: ایسا کرنے میں بہت عرصہ لگا۔

يطولُ بي هذا: یہ میرا بہت وقت لے گا۔ طَالَ الزمانُ او قصر: کبھی نہ کبھی، دیر سویر، جلد یا بدیر، جلد ہی۔ طَوَّلَ بالَهُ عليه: کو برداشت کرنا۔ أَطَالَ عليه: کو بہت انتظار کرانا۔ اَطَالَ لسانه: گفتگو میں شوخ ہونا، گستاخ ہونا۔ اَطَالَ النظر اِلَيْهِ: کو گھورتا رہنا، تکتا رہنا، ٹکٹکی باندھے کے دیکھتے رہنا۔ أطال الوقوف: لمبا عرصہ قیام کرنا۔ استطال علی: کی جانب متکبرانہ رویہ کا اظہار کرنا۔ طَالَمَا و لطالما: اکثر۔ طالما أَنَّ: حالانکہ۔ طالما: جب تک So long as , as long as طالما فعل كذا: اس نے بہت عرصہ یہ کام کیا۔ صاحب الحول و الطَوْل: اللہ تعالیٰ۔ طُول الأناة: صبر سے برداشت کرنا، برداشت، صبر۔ طُولُ النظر: بعید النظری۔ خط الطول: خط طول البلد۔ طول البلد کا درجہ۔ خط نصف النہار۔ بالطول وطولًا: لمبان میں۔ طُولَ: کے دوران، کے ہر حصہ میں (میں) ہر جگہ، ایک سرے سے دوسرے سرے تک، سراسر۔ طُولَ هذه المدة: اس عرصہ کے دوران، اس تمام عرصہ کے دوران۔ طُولَ النهار: دن بھر۔ طُولَ ما: جب تک۔ علی طول: کے کنارے کے ساتھ، کے شانہ بشانہ (کے) پہلو بہ پہلو۔ علی طُول: سیدھا آگے، براہ راست، آخرکار، انجام کار، بالآخر، بہرحال، بہرصورت۔ فی طول البلادِ و عرضها: ملک بھر میں، تمام ملک میں۔ انا فی طولِكَ: مجھ پر رحم کیجئے۔ خط طُولی: خط طول البلد، طول البلد کا درجہ، نصف النہار۔ طُوَالَ: کے دوران، کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک، کے کنارے کے ساتھ ساتھ۔ طویلاً: دیر تک، تادیر۔ طویلُ الاجل: طویل مدت کا۔ طویلُ الاناة: صبر سے برداشت کرنے والا، صابر۔ طویلُ الباع: طاقتور، قابل، لائق، سخی، فراخ دل، فیاض، روادار، بے تعصب۔ طویل الروح: صابر، برداشت کرنے والا۔ طویل القامة: دراز قد۔ طویل اللسان: گستاخ، شوخ، اپنے کئے پر نادم نہ ہونے والا۔ طِيلَةَ: کے دوران، کے ہر حصہ میں، میں ہر جگہ۔ طائِل الصَولَة: طاقتور، قوی، زوردار۔ دونَ طَائِلٍ اور لاطائلَ تحته (یا) فیه: بے فائدہ، فضول، بے کار۔ مافاز بطائل: کچھ نہ کرنا، ناکام ہونا۔ وقَعَ تحت طائلة القانون: قانون کے ذریعے سزا کا مستوجب ہونا۔ تحتَ طائلةِ الموت: زیر سزائے موت، under penalty of Death مُطَوَّل: مفصل، جامع، تفصیلی، قرائی۔ مُتَطَاوِل: طول طویل، طول پکڑ

جانے والا، بہت وسعت دیا جانے والا۔ مُستطیل: لمبا، مستطیل، دیدہ دلیر، شوخ چشم۔ طُولکرم: شمال مغربی اردن کا ایک شہر۔ طومار جمع طوامیر: لپٹا ہوا کاغذ، کاغذوں کی ریل طومار۔

طوی: ۱۔ طَوَى ـِ طَيًّا الثوبَ: کپڑا لپٹنا۔ ـــ اللّٰهُ عمرَه: اللہ کا کسی کو موت دینا کہا جاتا ہے: طُوِيَ فلانٌ وهو منشورٌ: جب کسی کا اچھا نام اور ذکر حسن باقی رہے۔ البلادَ: ملک طے کرنا۔ ـــ البئرَ: پتھروں سے کنواں بنانا۔ تَطَوَّتِ الحيَّةُ: سانپ کا کنڈلی مارنا۔ انْطَوَى: لپیٹا جانا۔ ـــ القومُ عليه: کے گرد جمع ہونا۔ اِطَّوَى: لپیٹا جانا۔ الطُّوَى و الطِّوَى: لپٹی ہوئی چیز۔ الطَّوَى: مشک ـــ الطِّيَّة: لپیٹنے کی شکل، گوشہ، طرف کہا جاتا ہے۔ لقيتهُ بطيَّاتِ العراق: میں عراق کے نواح اور اطراف میں اس سے ملا۔ الطَّوِيّ جمع أَطْوَاء: گیہوں کی لوری، رات کا ایک پہر، رات کی ایک گھڑی۔ ـــ و الطَّوِيَّة: پتھروں سے بنا ہوا کنواں۔ الأَطْوَاء: (واحد طَوًى) ٹڈی کی دم کا بل یا پیچ۔ المَطْوَى جمع مطاوى الامعاء او الحية او الثوب کا واحد: آنتوں کا بل، سانپ کی کنڈلی یا کپڑے کا پیچ۔ اُستُرا: (عام زبان میں) المِطْوَى: جس پر کتا ہوا سوت لپیٹا جائے۔

۲۔ طَوَى ـِ طَيًّا كَشْحَهُ على الامر: کوئی بات چھپانا کہا جاتا ہے: طوى كشحه عني: اس نے مجھ سے پہلو تہی کی، مجھ سے منہ پھیر لیا۔ ـــ الحديثَ: بات چھپانا۔ الطَّيّ (مص): طيّ الشيء: ضمن لپیٹ کہا جاتا ہے۔ الغيّ في طي قلبه: گمراہی اس کے دل کے اندر ہے۔ الــطِيَّة: ضرورت، غرض، مقصد، حاجت، ضمیر، نیت کہا جاتا ہے۔ فلانٌ حسنُ الطوية: فلاں شخص اچھی نیت اور ضمیر والا ہے۔ مَضَى لِطِيَّتِهِ: وہ اپنی نیت پر کاربند ہوا۔

۳۔ طَوَى ـِ طَيًّا الرجُلُ: بھوکا رہنے کا ارادہ کرنا۔ ـــ السيرُ فلانًا: سفر کا کسی کو کمزور کر دینا۔ طَوِيَ ـَ طَوًى و أَطْوَى: بھوکا ہونا صفت طَيَّان و طَوٍ و طَاوٍ م طَيًا و طَوِيَة و طَاوِية الطوى: بھوک۔ طاوي البطن: پتلے پیٹ والا۔

۵۔ الطَايَة جمع طَايَات: سطح، چھت۔ الطِوَاية: فرائی پان (Frying pan)

طَوَى ـِ طَيًّا (ھ) کو تہ کرنا، لپیٹنا۔ ھ: (کتاب) بند کرنا۔ ھ: کو صیغہ راز میں رکھنا، چھپانا۔ ـــ ھ: پر مشتمل ہونا۔ ـــ هُ: (رات کی تاریکی کا) کسی کو چھپا لینا، نگل لینا۔ ـــ ھ: ماضی کو دفن کرنا، آخر کار فیصلہ کرنا۔ ھ: (ملک میں سے) گزرنا یا کے پار جانا (کے) مشرق سے مغرب تک سفر کرنا، کو قطع کرنا۔ ھالی: جلدی سے (راستہ، فاصلہ) طے کر کے (کھلی جگہ یا شخص کے پاس) جانا۔ ـــ ھ (عرصہ) گزارنا۔ ھ: کا قبضہ لینا، کو لے لینا۔ طوى الارض طيًّا: زمین میں تیزی سے گزرنا۔ طوى بساطَهُ: ختم ہو جانا۔ طوى البساط بما فيه: کسی معاملہ کا ہمیشہ کے لئے فیصلہ کر دینا۔ طوى جوانِحَهُ على: اپنے دل میں کچھ چھپانا۔ طوى كَشْحَهُ (كَشْحًا) على اور طوى صدره على: کو صیغہ راز میں رکھنا، سینے میں چھپا لینا۔ طوى صفحتَهُ: کچھ ترک کرنا، چھوڑ دینا۔ طوى الطريق الى: کی طرف تیزی سے جانا۔ طوى الماضي طي السجل للكاتب: ماضی سے ناطہ توڑنا، گزشتہ را صلوات کہنا۔ انطوى على نفسه: خود کو اپنے آپ میں مگن کرنا۔ طَيَّهُ و طَيَّ هذا: اس کے ساتھ نتھی یا ملفوف ہے۔ في طَيّ الغيب: پوشیدہ طور پر، مخفی طور پر، تحت۔ (في) طي الكِتمان: صیغہ راز میں۔ في أطواء: میں۔ حَمَلَ بين طيَّاته: پر مشتمل ہونا۔ مضى (ذهب) لِطِيَّتِهِ: وہ منزل مقصود کی طرف روانہ ہوا، وہ اپنے راستہ پر چلا گیا، وہ روانہ ہوا تاکہ وہ کام کرے جو دل میں کرنے کا ارادہ رکھتا ہے۔ على الطَوَى: خالی پیٹ، کچھ کھائے بغیر۔ سليم الطَوِيَّة: بھولا بھالا، بے ریا، سیدھا سادھا۔ سادہ لوح۔ في طوايا: کے اندر، میں۔ طَوَّاية: فرائی پان۔ جمع طوّايات۔ مَطْوًى جمع مَطَاوٍ: جیب کا چاقو، قلم گھڑنے والا چاقو، قلم تراش۔ جمع مطاوی: تہیں، شکنیں۔ في مَطَاوِي: کے اندر، میں۔ في مطاوِيهِ: دلی طور پر، دل میں۔ مِطْوَاة: جیب کا چاقو، قلمیں گھڑنے والا چاقو، قلم تراش۔ طاوٍ: بھوکا۔ طاوي البطن: بھوکا، کمزور مضمحل۔ مَطْوِيّ: لپٹا ہوا، تہ کیا ہوا۔ مَطْوِي على: پر مشتمل۔ مَطْوِيُّ الضلوع على: کچھ دل میں رکھے ہوئے۔ مُنْطَوٍ على نفسه: اپنے آپ میں منہمک، مستغرق، افسردہ دل، غمزدہ۔

طاب: ۱۔ طَابَ ـِ طِيبًا و طَابًا و طِيبَةً و تَطْيَابًا: مزیدار، میٹھا، عمدہ اور اچھا ہونا۔ ـــ الشيءَ: کو اچھا بنانا یا پانا۔ ـــ ت النفس بكذا: سے دل کا خوش ہونا۔ عيشُهُ: خوش گزران ہونا۔ ـــ ت الارضُ: زمین کا گھاس اگانا۔ طَيَّبَ خاطرَهُ: کے دل کو تسلی دینا، مطمئن کرنا۔ الشيءَ: کو اچھا بنانا یا پانا، کو خوشبو لگانا۔ طَايَبَ مُطَايَبَةً هُ: سے مذاق کرنا، کھیلنا وغیرہ۔ أطَابَ اطابةً: اچھی اور شیریں گفتگو کرنا۔ ـــ الشيءَ: کو اچھا

کرنا۔ أَطْيَبَ اطيابًا الشيءَ: کو اچھا پانا۔ تَطَيَّبَ بِـالطِيب: اپنے آپ کو خوشبو لگانا۔ اسْتَطَابَ اسْتِطَابَةً القومَ: سے میٹھا پانی مانگنا۔ و اِسْتَطْيَبَ اِسْتِطْيَابًا الشيءَ: کو اچھا پانا۔ الطَاب (مص) اچھا، لذیذ، مزیدار۔ الطَابَة: شراب۔ الأَطْيَب جمع أَطَايِب م طُوبَى جمع طُوبَيات: اسم تفضیل زیادہ لذیذ، زیادہ میٹھا وغیرہ۔ الأَطَايِب من الشيء: نہایت عمدہ اشیاء۔ الطُوبَى: رشک، سعادت، خیر، خوشی کہا جاتا ہے۔ طُوبَى لك: خوش رہو، خوش نصیب ہو۔ طُوبَاك: خوش رہو، خوش نصیب ہو۔ الطِيب (مص) بہترین چیز، حلال کہا جاتا ہے۔ هذا طِيبٌ لك: یہ تمہارے لئے حلال ہے۔ جمع أَطْيَاب و طُيُوب خوشبودار اشیاء۔ الطِيبَة (مص) حلال۔ طِيبَةُ الخمر: صاف شراب، کہا جاتا ہے۔ فعلت ذلك بطيبةٍ: یہ میں نے اپنی خوشی سے کیا۔ الطَيَّاب: بہت پاکیزہ۔ الطَيِّب م طَيِّبَةٌ جمع طَيِّبَات و طُوبَى: پاکیزہ، اچھا، حلال کہا جاتا ہے۔ كَلِمَةٌ طَيِّبَةٌ: اچھی بات۔ بلدة طَيِّبَة: پرامن اور بڑی برکتوں والا شہر۔ المَطَايِب من الشيء: بہترین چیزیں۔ شرابٌ مَطْيَبَةٌ: خوشگوار مشروب۔

۲۔ طَابَ ـِ طِيبًا و طَابًا و طِيبَةً و تَطْيَابًا عن الشيء نفسًا: کو خوشی سے چھوڑ دینا۔

۳۔ الطَابَة: چمڑے یا ربڑ کی گیند (ترکی لفظ) الطابية عند الموارنة: پادری کی ٹوپی۔

○ طَابَ ـِ طِيبًا و طِيبَةً: اچھا ہونا، خوشگوار ہونا، خوشکن ہونا، مسرت بخش، راحت بخش ہونا یا ہو جانا، لذیذ ہونا یا ہو جانا۔ لِ: کو پسند آنا، کو بہت اچھا لگنا، کی پسند کا ہونا۔ —: پکنا، پکا ہونا یا پک جانا، دوبارہ صحت مند ہو جانا۔ طابت ليلتكم: تمہاری رات خوشگوار ہو۔ گڈ نائٹ۔ طابت نفسه: خوش ہونا، خوشی محسوس کرنا، خوش باش ہونا۔ طاب نفسًا عن: کو خوشی سے ترک کر دینا۔ طابت نفسُهُ اليه: کو پسند کرنا، کے ذوق کے مطابق ہونا۔ طَيَّبَ خاطرَهُ: کو تسلی دینا، کا غصہ ٹھنڈا کرنا، منانا، راضی کرنا۔ طَيَّبَ اللهُ ثَرَاهُ: اللہ اسکی زمین کو ہلکا کرے۔ طَيِّبُ العرق: عالی خاندان۔ جوز الطِيب: جائفل۔ طَيِّبُ الخُلق: نیک طبیعت، ملنسار، خوش مزاج۔ طَيِّبُ الرائحة: خوشبودار۔ طَيِّبُ العرق: عالی خاندان کا۔ طَيِّبُ النفس: خوش، زندہ دل، ہنس مکھ۔ طَيِّبَات: عمدہ خوشگوار چیزیں۔ عن طِيبَةِ خاطر: خوشی سے۔ طِيَاب: شمالی ہوا۔ طَيَّاب: مالشیا، مالش کرنے والا۔ مطايب: آسائشیں، زندگی کے مزے۔ مُطَايَبَة جمع مُطَايبات: چھیڑ چھاڑ، دل لگی، مذاق، ہنسی، دق کرنے والی باتیں۔ طائب لِ: کے لئے ناقابل اعتراض۔ مُطَيِّب: گل دستہ۔

طاح: طَاحَ ـِ طَيْحًا: گمراہ ہونا، تباہ ہونا، سرگرداں ہونا۔ طَيَّحَهُ: کو ہلاک کرنا۔ الشيءَ: کو ضائع کرنا۔ أَطَاحَهُ: کو ہلاک کرنا۔ تَطَايَحَ الشيءُ: بکھرنا۔ الطَيْحَة: اسم مرة نباہی کہا جاتا ہے۔ أصابتهم طَيْحَةٌ: ان کو ایسے امور پیش آئے جنہوں نے ان میں تفریق پیدا کر دی۔ طَوَّحَتْهُم طَيْحَات: افسوسناک حوادث نے انہیں ہلاک کر دیا۔

طاخ: ۱۔ طَاخَ ـِ طَيْخًا: گندا ہونا، برائی سے آلود ہونا، باطل میں منہمک ہونا۔ الامرَ: کام خراب کرنا۔ —هُ: کو برائی سے آلودہ کرنا۔ طَيَّخَ أَصْحَابَه: کو گالی دینا۔ —ه: کو قبیح بات میں آلودہ کرنا۔ تَطَيَّخَ: برائی سے آلودہ ہونا۔ الطَيْخَة: فتنہ۔

۲۔ طَاخَ ـِ طَيْخًا: تکبر کرنا۔

۳۔ الطَيْخَةُ و الطَائِخ و الطَيَّاخ: بے وقوف، بے برکت۔

طار: ۱۔ طَارَ ـِ طَيَرًا و طَيَرَانًا و طَيْرُورَةً: ہلکا ہونا، تیز رفتار ہونا۔ الطائرُ: پرندہ کا ہوا میں اڑنا۔ بكذا: کچھ کرنے میں جلدی کرنا۔ سابق ہونا۔ — الى كذا: کی طرف دوڑنا کہا جاتا ہے۔ طَارَ طَائِرُهُ: غضبناک ہونا، طیش میں آنا۔ طَيَّرَ نَومَهُ: کی نیند اڑا دینا۔ —ه و طَيَّرَ به: کو اڑانا۔ طَايَرَ مُطَايَرَةً و أَطَارَ اطَارَةً هُ: کو اڑانا۔ تَطَيَّرَ و اطَّيَّرَ بالشيء و منه: سے بدفال لینا، براشگون لینا۔ اسْتَطَارَ اسْتِطَارَةً الطير: پرندہ اڑانا۔ السيفَ: جلدی سے تلوار نکالنا۔ اُسْتُطِيرَ: جلدی سے لے جایا جانا، گویا پرندے اسے اٹھائے ہوئے ہوں۔ خوف زدہ ہونا۔ الفرسُ: گھوڑے کا دوڑنا۔ الطائر (فا): جمع طَير و طُيُور و أَطْيَار: پرندہ کہا جاتا: هو ميمون الطائر: وہ مبارک چہرے والا ہے۔ سِر على الطائر الميمون: مبارک شگون پر چل (مسافر کے لئے دعا) ساكِنُ الطائر: بردبار، متحمل، سنجیدہ، آدمی۔ طَارَ طَائرُ فلانٍ: غضبناک ہونا، یا جلدی کرنا۔ الطائر: جس سے نیک یا بدشگون لیا جائے، قسمت، انسان کا رزق۔ الطائرة جمع طَائرات: ہوائی جہاز۔ طائرة الطِّراد: دشمن کا تعاقب کرنے والا ہوائی جہاز۔ الطائرةُ النفّاثة: جٹ طیارہ (Get plane) الطائرة النافورية تیز رفتار طیارہ۔ الطائرة القانصة: ہنٹر طیارہ۔ طائرة الانقضاض: غوطہ زن بمبار طیارہ۔ القاذفة الطائرة: بڑا بمبار طیارہ۔ الطَيرُ (مص): (طائر کی جمع مگر کبھی ایک کے لئے بھی آتا ہے) کہا جاتا ہے۔ كَأَنَّ على رؤوسهم الطير: وہ دم بخود ہیں جیسے ان کے سر پر کوئی پرندہ ہو۔ أُزْجُر احناءَ طيرِك: اپنی خفت اور غصہ کو دور کر۔ لا طيرَ الا طيرُ الله جیسے کہا جاتا ہے لا امرَ الا امرُ الله و طيرُ الله لا طيرُك جیسے کہا جاتا ہے صباحُ الله لا صباحك۔ التَطَيُّر کا اسم۔ الطِيَرَة و الطِيْرَة: بدفالی لینے کی چیز۔ الطَيْرَة و الطَيْرُورَة: طیش، ہلکاپن کہا جاتا ہے۔ اياك و طيرات الشباب: جوانی کے طیش سے بچ۔ الطيران (فص): اڑان، ہوابازی۔ الحربي: جنگی ہوابازی۔ المدني: شہری ہوابازی۔ مصلحة الطيران: ہوابازی کا محکمہ۔ الطُوَير: طیر کا مصغر۔ الطَيَّار جمع طَيَّارُون: ہواباز، پائلٹ۔ من الخيل چست اور تیز خاطر گھوڑا۔ الطَيَّارة: طیار کا مونث، ہوائی جہاز۔ المُطَار من الخيل: چست چالاک اور تیز خاطر گھوڑا۔ المَطَار: اڑنے کی جگہ، ہوائی اڈا۔ ارضٌ مَطَارَة: بہت پرندوں والی جگہ۔

۲۔ طَارَ ـِ طَيرًا و طَيَرَانًا و طَيرُورَةً صِيتُهُ: کی شہرت پھیلنا۔ طَيَّرَ و أَطَارَ المالَ: مال تقسیم کرنا۔ تطاير: متفرق ہونا۔ السحابُ في السماء: بادل کا آسمان میں سب طرف پھیل جانا۔ انطَارَ الشيءُ: چیز کا پھٹنا۔ اسْتَطَارَ اسْتِطَارَةً الشيءُ: متفرق ہونا، منتشر ہونا۔ — الحائطُ: دیوار کا پھٹنا، تڑخنا، دیوار میں دراڑ پڑنا۔ أُسْتُطِيرَ الصَدْعُ في الحائط: دیوار میں دراڑ کا ظاہر ہونا۔ الطَيَّار: منتشر۔ المُطَيَّر (مفع): پھٹا ہوا ٹوٹا ہوا۔ المُستَطِير (فا) چمک دار اور پھیلا ہوا کہا جاتا ہے۔ صبحٌ مُستَطِير: چمک دار اور پھیلی ہوئی صبح، اسی طرح بجلی، بڑھاپا اور برائی۔

۳۔ طَارَ ـِ طَيرًا و طَيَرَانًا و طَيرُورَةً الشعرُ: بالوں کا دراز و لمبا ہونا۔ تطاير الشيءُ: چیز کا لمبا ہونا۔

۴۔ الطائر (فك): ستارہ، دماغ۔ الطَيَّار: ترازو کی زبان، روپے تولنے کی ترازو۔ المُطَيَّر: ایک قسم کی چادر۔

○ طار الى: کی طرف تیزی سے جانا، جلدی جانا، پرواز کرنا (ہوائی جہاز میں کسی جگہ جانا) طار بخياله الى: اپنے تصور کو تک بھٹکنے دینا۔ طار له صيت في الناس: اسکی شہرت لوگوں میں پھیل گئی، وہ مشہور و معروف ہو گیا۔ طار طائرهُ: غصہ ہو جانا۔ طار عقلهُ: پاگل ہو جانا، بھوکلا جانا۔ طار فؤاده (روحه) شعاعا: اس کا دل پریشان ہو گیا، گھبرا گیا۔ طار فرحًا: بہت

خوش ہونا۔ طار بلبّہِ :کو پاگل کر دینا۔ طار بصوابہ: کو بیہوش کر دینا۔ طَیّر اسمہ: کا سر قلم کر دینا، کا سر اڑا دینا۔ اِسْتَطِیر :خوفزدہ ہونا۔ اُسْتَطِیرَ عَقْلُہُ: (حیرت یا خوف سے) کوئی بات ذہن سے نکل جانا۔

طَیْر :(اسم جنس) جمع طُیُور و اَطْیَار :پرندے، پرندہ، شگون، فال۔ طُیُور :مرغیاں بطخیں وغیرہ۔ طیور جارحة: غارت گر یا شکاری پرندے۔ علم الطیور: پرندوں کا علم۔ کَأَنَّ علی رؤوسہم الطیرَ: رعب سے بے حس وحرکت یا خاموش۔ زیوت طیارہ: اڑ جانے والے تیل۔ طیّار: اڑنے والا، ہواباز، پائلٹ جمع طیارون۔ طیار اول :ہوائی فوج کا فرسٹ لیفٹیننٹ۔ طیار ثان :ہوائی فوج کا سیکنڈ لیفٹیننٹ۔ طَیَّارَة :عورت پائلٹ، ہوائی جہاز، پتنگ۔ طیارة ریاضیة :تفریحی ہوائی جہاز۔ طیارة قذافة: بمبار طیارہ۔ طیارہ مائیة :بحری ہوائی جہاز۔ طَیَرَان: اڑان، پرواز، ہوابازی، طیرانیات۔ طیران بَهْلَوَانِي: خاص کرتب کی پرواز۔ طیران شِراعی :بے انجن پرواز۔ خطُوطُ الطیران :ادارہ طیران۔ سِلاحُ الطیران :ہوائی فوج۔ مَطَار جمع مطارات :ہوائی اڈا۔ مطار عائم :طیارہ بردار۔ مَطیر :ہوائی اڈا۔ تَطَیُّر: یاسی، قنوطیت۔ طائر :اڑنے والا، اڑانے والا، ہواباز، پائلٹ، جمع طائرات و طَیر :پرندہ، شگون، بری فال۔ سکونُ الطائر :سنجیدگی، سنگینی، متانت۔ طَائِرَہ جمع طائرات :ہوائی جہاز۔ علی متن الطائرہ :طیارے میں، بذریعہ طیارہ۔ طائرہ بحریة: بحری ہوائی جہاز۔ طائرة دَوریّة :دیکھ بھال کرنے والا ہوائی جہاز۔ طائرة المطاردة :لڑاکا، تعاقب کرنے والا، راستہ روکنے والا ہوائی جہاز۔ طائرة عَمُودِیّة :ہیلی کاپٹر۔ طائرة القتال :ہلکا بمبار، لڑاکا طیارہ۔ طائرة المُقَاتِلَة :لڑاکا ہوائی جہاز۔ طائرة انقضاضیة :غوطہ زن بمبار ہوائی جہاز۔ طائرہ نفاثة :جیٹ طیارہ۔ طائرة النقل :بار بردار ہوائی جہاز۔ حاملةُ الطائرات اور ناقلة الطائرات :طیارہ بردار جہاز۔ مُتَطَیِّر :قنوطی۔ مُسْتَطِیر: قریب نزدیک سر پر کھڑا، آنے ہی والا، خطرہ کی اطلاع دینے والا، بکھرا ہوا، پھیلا ہوا، قنوطی۔

طاس: طَاسَ ـِ طَیْسًا الشیءُ: زیادہ ہونا، بہت ہونا۔ الطَّیْس :بڑی تعداد، مٹی، ہر ایک زیادہ نسل کی چیز، جیسے مچھلی، چیونٹی۔

طاش: طَاشَ ـِ طَیْشًا: اوچھا ہونا، سبک سر ہونا، بے عقل ہونا، عقل کھونا۔ السهمُ عن الغرض :تیر کا نشانہ پر نہ لگنا۔ صفت طَائِش۔ أطَاش اِطَاشَةً السهمَ عن الغرض :تیر کا نشانہ سے خطا کرا دینا۔ الطیّاش و الطائش: جو عقل کی کمزوری کی وجہ سے ایک طریقے پر نہ ٹکے۔ الطَّیْشَان :ہلکا پن، اوچھا پن۔

◯ طَاشَ ـِ طَیْشًا و طَیَشَانًا :متلون ہونا، بے ثبات ہونا، ناپائیدار ہونا، بے پروا اور غافل ہونا، غیر سنجیدہ ہونا، غیر محتاط ہونا، مذبذب ہونا، پریشان ہونا، بوکھلانا، بے مقصد ہونا (تیر کا) نشانہ سے چوکنا۔ عن الغرض (کے ساتھ بھی اس معنی میں) عن :(ہاتھ کا) کسی جگہ پر نہ لگ سکنا۔ طاش سهمُہ :ناکام ہونا۔ طاش صوابُہ: گھبرا جانا، حواس قائم نہ رہنا۔

طاع: طَاعَ ـِ طَیْعًا :دیکھو۔ طاع ـُ طوعا

طاف: طَافَ ـِ طَیْفًا و مَطَافًا الخیالُ :خیال کا خواب میں آنا۔ طَیَّفَ تَطْیِیفًا و أَطَاف اطافةً و تَطَیَّفَ تَطَیُّفًا :بہت چکر لگانا۔ الطَّیف (مص) :خواب میں آنے والا خیال، غصہ، پاگل پن (ف) رسمی صورت، وہم کی پیداوار، پیکر خیالی۔

طیف spectrum الطیاف :رات کی تاریکی۔

◯ طَافَ ـِ طَیَفًا ب: کو خواب میں پیکر خیالی کا نظر آنا۔

طیف جمع أطیاف و طُیُوف :تصور، تخیل، وہم، وہمی صورت، وہم کی پیداوار، خواب، سایہ، بھوت، روح، قوس قزح۔ طیف۔ طَیْفِی :بھوت کا سا، طیف پیما کا۔ مِطیاف :طیف پیما۔

طام: طَامَ ـِ طَیْمًا :اچھے عمل والا ہونا۔ اللّٰہُ فلانًا علی الخیر :خداتعالیٰ نے اس کو نیک پیدا کیا ہے۔ الطِیماء: طبیعت، مزاج، افتاد طبع۔

طان: ا۔ طَانَ ـِ طَیْنًا و طَیَّن الحائطَ :دیوار کو گارے سے لیپنا۔ الکتابَ :تحریر پر مہر لگانا۔ ـــہُ اللّٰہ علی الخیر :خداتعالیٰ نے اس کو نیک پیدا کیا۔ تَطَیَّن: گارے سے لیپا جانا، گارے سے لتھڑنا۔ الطین: گارا، گارا، ریت اور پانی سے ملا ہوا چونہ، گیلی مٹی۔ الطینة :گارا، ریت اور پانی سے ملا ہوا چونہ، گارے کا ایک ٹکڑا، نیچر، فطرت۔ یابس الطینة :سخت مزاج۔ لہ طینةُ طیبة :اسکی طبیعت نرم ہے۔ مکانٌ طانٌ :بہت گارے والی جگہ۔ الطِیانة :گارا بنانے والے کا پیشہ۔ الطَیّان :گارا بنانے والا۔ الطَّیُّون او الطُّبَّاق :ایک قسم کا پودا۔ بحر متوسط کے علاقہ میں بافراط پایا جاتا ہے، اس کے پھول زرد رنگ کے ہوتے ہیں، کسی قدر لیسدار ہوتا ہے اور بودار۔ اس سے پسو مارنے یا روکنے کے لئے جھاڑو بنائے جاتے ہیں۔

# ظ

ظ تلفظ ظاء حروف تہجی کا ستر ہواں اور حرف ابجد میں ۹۰۰ کے برابر ہے۔

ظاب: ۱۔ ظَأَبَ ۔ ظَأْبًا شادی کرنا۔ ظَاءَبَ مُظَاءَبَةً: سالی سے شادی کرنا۔ کہا جاتا ہے۔ تَزَوَّجَا بالمُظَاءَبَة دونوں نے دو بہنوں سے شادی کی۔ تَظَاءَبَا: ہم زلف ہونا۔ الظَّأْب (مص) جمع ظُؤُوب۔ اَظْؤُب: ہم زلف، ساڑھو۔

۲۔ ظَأَبَ ۔ ظَأْبًا ظلم کرنا۔

۳۔ ظَأَبَ ۔ ظَأْبًا: شور کرنا۔ التیسُ بکرے کا میں میں کرنا۔

ظأر: ظَأَرَ ۔ ظَأْرًا و ظِئَارًا الناقةَ او المرأةَ علی ولد غیرھا: اونٹنی یا عورت کے دل میں کسی دوسری کے بچے کے لئے شفقت ڈالنا اور اس کا اس پر شفقت کرنا صفت۔ ظَؤُور و ظَؤُورَة جمع اَظْآر و ظُؤَّار -- ہُ الی کذا: کو پر مہربان کرنا۔ علی عدوّہ اپنے دشمن پر حملہ کرنا۔ ہُ علی کذا کو کسی پر مہربان کرنا۔ ظَاءَرَ مُظَاءَرَةً الناقةَ او المرأةَ علی ولد غیرھا اونٹنی یا عورت کے دل میں کسی دوسرے کے بچے کے لئے شفقت ڈالنا۔ ہُ علی الامر کو کسی کام کے لئے ورغلانا یا کوسی کام کرنے پر مجبور کرنا۔ ہُ علی کذا کو پر مہربان کرنا۔ ت المرأۃُ عورت کا دایہ بننا۔ دوسرے کے بچے کی پرورش کرنا۔ الرجُلُ کسی کو دایہ بنانا۔ اَظْأَرَ اِظْآرًا الناقةَ او المرأةَ علی ولد غیرھا: اونٹنی یا عورت کو کسی دوسرے کے بچے پر مہربان کرنا۔ ہُ علی کذا کو پر مہربان کرنا۔ اظّأرَ لولدہ ظِئْرًا: اپنے بچے کے لئے دایہ رکھنا۔ الظِّئْر جمع اَظْؤُر و اَظْآر و ظُؤُور و ظُؤُورَة و ظُؤَار دوسرے کے بچہ پر شفقت کرنے والی، دایہ۔ انّا۔ ظِئْرُ القصر محل کا ستون۔

الظِّئْرَة تھونی، کھمبا۔ الظُّؤْرَة: دایہ، دودھ پلانے والی۔

○ ظِئْر دایا، انا۔

ظأم: ظَأَمَ مُظَاءَمَةً و تَظَاءَمَا تَظَاؤُمًا کا ہم زلف ہونا۔ الظَّأْم ہم زلف، ساڑھو۔ ظبو: الظُّبَة جمع ظُبَات و ظُبًی و ظُبُون و ظِبُون و اَظْب تلوار وغیرہ کی دھار۔ ظُبَة کی اصل ظُبْوٌ ہے۔ واؤ حذف کر کے اس کی جگہ ھاء لائی گئی ہے۔

ظبی: ۱۔ اَظْبَی المکانُ جگہ کا بہت ہرنوں والی ہونا۔ الظَّبْی جمع ظِبَاء و اَظْب و ظُبِیّ و ظَبَیَات (ح): ہرن، ہرنی۔ بہ داءُ الظَّبْی اسے کوئی بیماری نہیں کہتے ہیں۔ اذا اتیتھم فاربضْ فی دارھم ظبیًا: جب تم لوگوں کے پاس جاؤ تو ان کے گھر ہرن کی طرح ٹھہرنا کیونکہ اگر اسے شک ہو تو وہ وہاں نہیں ٹھہرتا۔ ہرن صرف مرض الموت میں ہی بیمار پڑتا ہے۔ الظَّبْیَة جمع ظِبَاء و ظَبَیَات (ح): ہرنی، بکری، گائے، نوجوان لڑکی (بطور استعارۃ) ہرن کے بال والا چمڑے کا چھوٹا تھیلا۔ ارضٌ مَظْبَأَة بہت ہرنوں والی زمین۔

۲۔ الظَّبْیَة وادی کا موڑ۔

○ ظَبْی جمع ظِباء غزال ظَبْیَة جمع ظَبَیَات غزالہ۔

ظرّ: ۱۔ ظَرَّ ۔ مَظَرَّةً: دھار دار پتھر توڑنا۔ الناقةَ اونٹنی کو دھار دار پتھر سے ذبح کرنا۔ اَظَرَّ دھار دار پتھروں والی زمین میں چلنا، آنا۔ واقع ہونا۔ — المکانُ: جگہ کا دھار دار یا نوکدار پتھروں والی ہو۔ الظِّرّ و الظُّرَر و الظُّرَرَة جمع ظُرّان و ظِرّان و ظِرار و اَظِرَّة دھار دار پتھر، پتھر۔ الظُّرّان نیزے، بھالے، کلہاڑے وغیرہ شکل پر بنائے ہوئے چقماق کے ٹکڑے جو زمانہ قدیم میں دیا سلائی کی جگہ استعمال ہوتے تھے۔ الطورُ الظِّرِّیّ او الظُّرّانی نوکدار پتھروں کا پہاڑ۔ ارض ظَرِیر و مَظَرَّة بہت چقماق والی زمین۔ المِظَرَّة جمع مَظَارّ چقماق۔

۲۔ الظَّرِیر جمع ظِرار و اَظِرَّة و ظُرّان راستہ دکھانے کے لئے نشان۔

○ ظِر: تیز دھار پتھر، چقماق۔

ظرب: ظَرِبَ ۔ ظَرَبًا بکذا سے چمٹنا۔ الظَّرِب جمع ظِراب و اَظْرُب ابھرا ہوا تیز نوک والا پتھر۔ چھوٹا ٹیلہ۔ الظَّرِب من الرجال پست قد موٹا آدمی۔ الظَّرِبان و الظَّرِبَاء جمع ظَرابِیّ و ظَرابِین (ح): قطبی بلی، بلی کی طرح کا ایک بدبودار جانور۔ اود بلاؤ کہا جاتا ہے: فسابینھم الظَّرِبان ان میں نااتفاقی پڑ گئی۔ الظِّرِبَی و الظِّرِباء: ظربان کی اسم جمع۔ الأَظْرُب: نواجذ کے پیچھے، چار دانت۔ اَظْرَابُ اللجام لگام کی گرہیں، جو اس کے لچھے کے اطراف میں ہوتی ہیں۔

ظرف: ۱۔ ظَرُفَ ۔ ظَرْفًا و ظَرَافَةً دانا اور خوش شکل ہونا، ذہین اور ماہر ہونا۔ صفت۔ ظَرِیف جمع ظُرَفاء و ظِراف و ظُرُف و ظُرُوف و ظَرِیفُون م ظَرِیفَة جمع ظَرِیفات و ظَرائِف۔ ظَرَفَ ۔ ظَرْفًا و ظَرَافَةً ہُ سے زیادہ ظریف ہونا کہا جاتا ہے: ظارفنی فظرفتُہ اس نے ظرافت میں مجھے شکست دینے کی کوشش کی لیکن میں اس پر غالب آ گیا۔ اَظْرَفَ: خوبصورت ذہین بچوں والا ہونا۔ تَظَرَّفَ و تَظَارَفَ: دانا اور زیرک بننا۔ اِسْتَظْرَفَ ظریف طلب کرنا۔ ہُ کو ظریف شمار کرنا یا پانا۔ الظَّرْف (مص) دانائی، مہارت، فوقیت۔ الظُّراف و الظُّرّاف جمع ظُرَفاء و

ظَرَّافون: ظریف۔

۲۔ أَظْرَفَ المتاعَ: کو برتن بنانا۔الظَرْف: برتن کہا جاتا ہے: من الظَرْف جود المهْدی بالظرف: تحفہ دینے والے کا اس برتن کی سخاوت کرنا جس میں تحفہ بھیجا جاتا ہے، ایک دانائی ہے، عام لوگ مشکیزہ کے معنی میں بھی ظرف کا لفظ استعمال کرتے ہیں۔جمع ظُرُوف: جگہ یا وقت جیسے دن، جب، جس وقت، پر، نیچے اسی سے ہے۔ظروف الزمان و المَكان: کہا جاتا ہے: هو نقی الظرف: وہ امین اور وفادار ہے۔رأيتُهُ بظَرْفِهِ: میں نے اسی کو دیکھا، میں نے اسی کو ذاتی طور پر دیکھا۔المَظْرُوف (مفع): برتن میں سمائی ہوئی چیز کہا جاتا ہے: بعثت بالرسائل مظروفةً: میں نے خطوط لفافوں میں رکھ کر بھیجے۔

○ ظَرُفَ - ظَرْفًا و ظرافةً: دلکش، دلربا، دل فریب پسندیدہ، مرغوب ہونا، طرحدار ہونا، وضع دار ہونا، نفیس ہونا، خوبصورت، حسین و جمیل ہونا، شاندار اور خوش وضع ہونا، صاف ستھرا ہونا، بذلہ سنج ہونا، ظریف ہونا، زندہ دل اور شگفتہ ہونا۔ظَرَّفَ ہ/ ہ: کو آراستہ کرنا، سجانا، کی آرائش کرنا، کا سنگار کرنا، کی تزئین کرنا، کو جھکانا، شائستہ بنانا، کو دلفریبی، دلکشی، دلربائی، دلیری، دل آویزی عطا کرنا۔-- ہ: کو لفافہ میں رکھنا، ڈھکنا، لپیٹنا، ملفوف کرنا۔تَظَرَّفَ: اپنے آپ کو خوبصورت حسین و جمیل ظاہر کرنا، شستہ ظاہر کرنا، خوش وضع ظاہر کرنا، بذلہ سنج ظاہر کرنا، زندہ دل اور شگفتہ ظاہر کرنا یا بننا۔تَظارف بمعنی تَظَرَّفَ، اسْتَظْرَفَ ہ/ ہ: کو بذلہ سنج، دلکش، خوش وضع، چالاک، ہوشیار، مستعد، شاطر سمجھنا یا پانا۔ظَرْف: شستگی، پاکیزگی، حسن و جمال، خوش پوشی، آن، شان، سحر، افسون، زیرکی، چالاکی، ہوشیاری، باتدبیری، بذلہ سنجی، ظرافت۔جمع ظُرُوف: برتن، ظرف، کوئی شے رکھنے کے لئے جیسے ڈبہ، بوتل وغیرہ، چیز دان، ڈھکنا، پوش، پوشش، چادر، شال، کھیس وغیرہ (خطوط کا) لفافہ کیپسول (Capsule)، کیس Case، ظرف زمان و مکان۔ظُرُوف: حالات۔بظرفِ یا فی ظرفِ: کے اندر، میں، کے دیئے گئے وقت میں۔ظُرُوف مُخَفِّفة اور ظروف التخفيف: جرم کی نوعیت کو کم کرنے والے حالات۔
Extenuating circumstances
ظُرُوف مُشَدِّدَة: سنگین بنانے والے حالات۔بحسب الظروف: حالات کے مطابق، حالات پر منحصر۔بيِّنَة ظَرْفِيَة یا دليلٌ ظَرْفِي: قرائنی شہادت (Circumstantial evidence) ظَرِیف جمع ظُرَفَاء م ظَرائِف: خوش پوش، خوبصورت، حسین، جمیل خوش وضع شاندار، دلکش، دلفریب، زندہ دل، شگفتہ، بذلہ سنج نفیس، عمدہ۔ظَرافة: شستگی یا پاکیزگی، حسن و جمال، خوش پوشی، آن، شان، سحر، افسون دلفریبی دلکشی وغیرہ، زندہ دلی، شگفتگی، ظرافت، بذلہ سنجی۔تظريف: بذلہ سنجی، ذہین، فطین اور بذلہ سنج انداز۔تَظَرُّف: حسن و جمال، آن شان، شستگی، پاکیزگی، خوش پوشی، شان، سحر، دلکشی، بذلہ سنجی، زندہ دلی، شگفتگی۔مَظْرُوف جمع مَظارِيف: لفافہ، مُتَظَرِّف: خوبصورت، خوش وضع، خوش پوش، بانکا، چھیلا، چھیل چھبیلا۔مُسْتَظْرَف: خوبصورت، خوش وضع، خوش پوش، شاندار۔أَصْنَافٌ مستظرفة: رنگ برنگ کی چیزیں، سامان آرائش۔

ظرن: الظِرّان: دیکھئے ظِرّ

ظری: ظَرَى - ظَرْيًا الماءُ: پانی کا بہنا۔ظَرِيَ - ظَرًى الغلامُ: لڑکے کا زیرک ہونا۔اظْرَوْرَى اظْرِيرَاءً: کا پیٹ پھولنا۔الظَارِي (فا): کاٹ کھانے والا۔الظَرَوْرَى: زیرک، عقل مند، بذلہ سنج، ظریف۔

ظعن: ظَعَنَ - ظَعْنًا و ظَعَنًا و ظُعُونًا و مَظْعَنًا: کوچ کرنا، روانہ ہونا کہا جاتا ہے: ظعنوا عن ديارهم: وہ اپنے گھروں سے کوچ کر گئے۔أَظْعَنَ ہُ: کو روانہ کرنا۔اِظَّعَنَ الهودجَ: پالکی میں سوار ہونا۔الظِعَان: ہودہ باندھنے کی رسی۔الظَعُون بمعنی الظِعَان۔والظَعُونة جمع ظُعُن: پالکی اٹھانے والا اونٹ، لدو اونٹ۔الظَعِينة جمع ظَعَائِن و ظُعُن و ظُعْن و جج اظْعَان و ظُعُنَات: ہودہ میں بیٹھی ہوئی عورت یا بیوی، ہودہ کہا جاتا ہے: هولاء ظَعَائِنُهُ: یہ اسکی عورتیں ہیں۔المَظْعَان من الخيل او النوق: نرم رفتار گھوڑا یا اونٹنی۔

○ ظَعْن: روانگی، سفر، کاروان یا قافلہ کا لمبا سفر۔ظَاعِن: عارضی، چند روزہ، ناپائیدار، آتی جاتی، برق پا، گریز پا، وقتی۔

ظفر: ا۔ظَفَرَ - ظَفْرًا ہ: کے چہرہ میں ناخن چبھونا، کا ناخن توڑنا۔ظَفِرَ - ظَفَرًا: کی آنکھ میں ناخنہ ہونا۔ایسا شخص: مَظْفُور -- ت عينُهُ: آنکھ کا ناخنہ والی ہونا۔ظَفِرَة: ناخنہ والی آنکھ۔ظَفَّر الشیءَ: میں ناخن چبھونا۔الجلدَ: چمڑے کو ملنا۔الثوبَ: کپڑے پر خوشبو لگانا۔اظْفَرَ فلانًا: کے چہرے میں ناخن چبھونا۔الظَفَرَة: ناخنہ (آنکھ کی ایک بیماری) و الظِفْر والظُفُر: ناخنہ (آنکھ کی ایک بیماری) — و الظِفْر والظُفُر جمع أظفار و جمع الجمع اظافير (ع ا) ناخن کہا جاتا ہے: مابقي في الدار ظُفر: گھر میں کوئی نہیں رہا۔رأيتُهُ بظُفره: میں نے اسی کو دیکھا۔قلّم أظفاره عن اذى الناس: اس نے لوگوں کو ایذا رسانی کم کر دی یا روک دی۔كَسَّر اظفاره في فلان: اس نے فلاں کی غیبت کی۔الأظْفار: ناخن کے مشابہ ایک خوشبودار چیز (اس کا واحد نہیں آتا) (فک) نسر کے آگے کے ستارے۔أظفارُ الثوب: کپڑے کی سلوٹیں۔الظَفَرة: ناخنہ (آنکھوں کی ایک بیماری) لأظْفَر: لمبے چوڑے ناخنوں والا۔

۲۔ظَفِرَ - ظَفَرًا و اظْفَر المطلوبَ و به و عليه: مقصد میں کامیاب ہونا، غالب ہونا۔ظَفَّرَهُ: کے لئے کامیابی کی دعا کرنا۔— وأظْفَرهُ بعَدوِه: کو دشمن پر کامیاب کرانا۔تَظَافَر القومُ: ایک دوسرے کی مدد کرنا۔الظَفِر و الظَفِير والظِفِّير: کامیاب۔الظَفَرَة: ظافِر کی جمع (کامیاب فاتح لوگ) المُظَفَّر والمِظفار: ہر کام میں کامیاب اور فتح مند۔

○ ظَفَرَ - ظَفْرًا: کامیاب ہونا، فاتح ہونا، فتح مند ہونا۔ب / على: پر فتح حاصل کرنا، کو فتح کرنا، شکست دینا، پر غالب آنا، کو گھیرے میں لینا، کچل دینا، کا بہتر حصہ حاصل کرنا، کا قبضہ حاصل کرنا، کو حاصل کرنا، جیتنا۔ظَفَّرہ ب / على: کو پر فتح مند کرنا۔-- ہ على / ب: کو پر فاتح بنانا۔أظفر: بمعنی ظَفَّر۔تظافر على: کے خلاف متحد ہونا، کے خلاف اتحاد کرنا۔ظُفْر و ظُفُر و ظِفر جمع اظفار و اَظافِر و أظافِير: ناخن، پنجہ، چنگل۔من (یا منذ) نعومة أظفاره: جوانی سے، لڑکپن سے ہی۔ناعِمُ الظفر: نوجوان۔ظَفَر: کامیابی، فتح مندی، فتح۔ظَفِر: کامیاب، فتح مند، فاتح جمع ظفران: نوجوان۔أظْفُور جمع اظافير: ناخن، پنجہ، چنگل۔ظَافِر: فاتح، فتح مند کامیاب۔مُظَفَّر: فاتح، کامیاب۔

ظل: ا۔ظَلَّ - ظَلاًّ و ظُلُولاً يفعل كذا: (کچھ) کرتا رہنا، آپ کہتے ہیں: ظَلَلْتُ وظَلْتُ وظِلْتُ: (میں کرتا رہا) — ظَلالَةَ اليومُ: دن کا سایہ دار ہونا۔الشيءُ: چیز کا لمبا ہونا۔ظَلَّلَ ہُ: پر سایہ ڈالنا۔أظَلَّ اليومُ: دن کا سایہ دار ہونا۔ہُ: پر سایہ ڈالنا کو اپنی پناہ میں لینا، اپنی سرپرستی میں لینا، اپنی حفاظت میں لینا۔الامرُ فلانًا: کے پاس آنا، نزدیک آنا کہا جاتا ہے: اَظَلَّكَ الشهرُ: مہینہ تمہارے نزدیک آیا۔تَظَلَّلَ بالشجرة: درخت کے سایہ میں بیٹھنا۔استظلَّ بالظلّ: سایہ کی طرف جھکنا اور اس میں بیٹھنا۔الكَرْمُ: انگور کی خوشہ دار شاخوں کا الجھنا۔من الشیءِ:

کا ایک حصہ گزر جانا۔ اِستَعتَمَ الرجُلَ: کو دیر کرانا۔ ــ النعمَ: بھیڑ بکری اونٹ وغیرہ کے دودہنے میں دیر کرنا۔ ــ ت الناقۃُ: اونٹنی کا عشاء کے وقت دوہا جانا۔ العَتَمَۃ: دیر کرنا، رات کی پہلی تہائی، رات کی تاریکی، العَاتِم م عاتِمۃ فا: کہا جاتا ہے جاءَ ناضیفٌ عاتمٌ: ہمارے پاس شام کو دیر سے مہمان آیا۔ النجومُ العاتِمات: وہ ستارے جو غبار کی وجہ سے تاریک ہو جائیں۔ العَتُوم: وہ اونٹنی جو عشاء کے وقت دودھ دے۔ العَتُومَۃ: بہت دودھ دینے والی اونٹنی۔ المِعتَام: دیر کرنے والا کہا جاتا ہے۔ رجُلٌ مِعتَام القِرىٰ: دیر میں مہمانی کا کھانا پیش کرنے والا۔

۳۔ العُتم و العُتُم (ن): جنگلی زیتون کا درخت۔ واحد عُتمۃ و عُتُمہ۔

عَتَمَ ـِ عَتما: ہچکچانا، تذبذب میں پڑنا، متامل ہونا، تامل کرنا۔ عَتَّمَ ہ: کو تاریک کرنا، کو دھندلا نا کرنا، پر گھٹا کا چھا جانا، (روشنی) گل کرنا، بلیک آوٹ کرنا۔ عَتَّم (بالخصوص حرف نفی کیساتھ): جیسے لایعتّم ان، لم یعتّم ان، ماعتم ان: زیادہ دیر نہیں ہوئی یا ہو گی کہ، جلد ہی تھوڑی دیر میں، أعتَمَ: ہچکچانا، تذبذب میں پڑنا، متامل ہونا، پس و پیش کرنا، عُتم اسم جنس واحد عُتمہ: جنگلی زیتون کا درخت۔ عَتمۃ تاریکی، اندھیرا، دھندلکا۔ عَتمۃ رات کی پہلی تہائی۔ عَتامَۃ: ابہام، غیر واضح ہونا، غیر شفاف ہونا جمع عَتامات: تاریکی، اندھیرا، تَعتِیم تاریک کرنا، دھندلا کرنا، گھٹا کا چھا جانا، بلیک آوٹ، مُعتِم تاریک۔

عتن: عَتَنَ ـِ عَتنًا ہُ إلی السجن: کو قید خانہ کی جانب زور سے دھکیلنا۔ أعتَنَ علی غریمہ قرض دار پر سختی کرنا، تشدد کرنا، کو تکلیف پہنچانا۔ العاتِن و العَتُون جمع عُتُن: قوی، سخت۔ العِتَن من الرجال: سخت حملہ کرنے والا۔

عتہ ا۔ عَتِہَ ـَ و عُتِہَ عَتَہًا و عُتُہًا و عَتَاہًا و عُتَاہًا و عَتَاہَۃً و عَتَاہِیَۃً: کم عقل ہونا، حیران ہونا، الجھاؤ میں پڑنا، گھبرا جانا، پریشان ہو جانا، پاگل ہونا، بوکھلا جانا، صفت: مَعتُوہ و مُعَتَّہ و عَتَاہِیَۃ تَعَتَّہَ جاھل بننا، پاگل بننا۔ ــ عنہ سے تغافل برتنا۔ العَتَاہَۃ (مص): گمراہی، بے وقوفی۔ و العَتَاہِیَۃ جنون اور دہشت سے پاگل لوگ۔

۲۔ عَتِہَ ـَ عَتَہًا و عُتُہًا و عَتَاہًا و عُتَاہًا و عَتَاہَۃً و عَتَاہِیَۃً و عُتِہَ فی العلم: علم میں حریص ہونا، ــ فلانٌ فی فلانٍ: کو ایذا دینے کا خواہش مند ہونا، صفت عتیہ جمع عُتَہاء۔

عُتِہَ عُتہًا و عَتَہًا و عَتَاہَۃً: بیوقوف ہونا یا ہو جانا۔ فاتر العقل ہونا یا ہو جانا، کم عقل ہونا یا ہو جانا، پاگل ہونا، دیوانہ ہونا یا ہو جانا۔ عُتہ و عَتَہ: حماقت، بیوقوفی، کم عقلی، بے عقلی، فتور عقل، عَتَاہَۃ: بمعنی عُتہ و عَتَہ مَعتُوہ جمع مَعَاتِیہ: احمق، پاگل، جنونی، مختل الحواس، کم عقل، بے عقل، پاگل شخص۔

عتا: عَتَا ـُ عُتُوًّا و عُتِیًّا و عِتِیًّا: تکبر کرنا، حد سے تجاوز کرنا۔ صفت عاتٍ جمع عُتَاۃ و عُتِیّ، ــ عن الادب: ادب کو قبول نہ کرنا۔ العَاتِی: سرکش۔ لیلٌ عاتٍ: بہت اندھیری رات۔ مَلِكٌ عاتٍ: سنگدل، تندخو بادشاہ، ــ العَتِیّ جمع أعتَاء: سرکش۔

عتا ـُ عُتُوًّا و عُتِیًّا و عِتِیًّا: گستاخ ہونا، سرکش ہونا، نافرمان ہونا، سخت ہونا، بے وقوف ہونا، سخت ظالم ہونا، مضبوط اور قوی ہونا، جنگلی ہونا، سخت و تند ہونا، (طوفان وغیرہ) کا بہت تیز ہونا۔ عُتُو: خود پرستی، دیدہ دلیری، گستاخی، غرور، کبر نخوت، بدتمیزی، خود پسندی، تکبر، اکڑ، اکڑفوں، ہیکڑی۔ نافرمانی، سرکشی، وحشت، جنگلی ہونا، تندخوئی، سفاکی۔ عُتِیّ: خود پرستی، دیدہ دلیری، تکبر، اکڑنا، اکڑفوں، ہیکڑی، گستاخی، بدتمیزی، جنگلی پن، وحشت، تند خوں، سفاکی۔ بَلَغَ من العمر عتیا: بہت بوڑھا ہو جانا۔ عَتِیّ جمع أعتَاء: مغرور، گستاخ، بدتمیز، سرکش، نافرمان، بے قابو، خودسر، بے لگام، منہ زور، جنگلی وحشی، عاتٍ جمع عُتَاۃ: دیدہ دلیرانہ کا، شوخ چشمی کا، گستاخ، ڈھیٹ، بے شرم، بے حیا، متکبر، مغرور، سخت، متشدد، سخت ظالم، قوی، جنگلی وحشی، تند، تیز، تیز و تند (طوفان)۔

عتی: عَتِیَ ـَ عَتًی: تکبر کرنا، حد سے گزرنا۔ تَعَتّیٰ: حکم نہ ماننا، نافرمانی کرنا۔

عث ا۔ عَثَّ ـُ عَثًّا ہ: پر زور دینا، اصرار کرنا۔

۲۔ عَثَّ ـُ عَثًّا تِ العُثَّۃُ الصوف کیڑے کا اون کو چاٹ لینا۔ ــ ت الحیّۃُ فلانا کو سانپ کا ڈسنا، سانپ کے پھونکنے سے کے بال گر جانا۔ اِعتَثَّ ہُ عِرقُ سُوءٍ: کو نیکی کرنے سے روک دینا۔ العِثّ (ح) عِثَاث کا مفرد، ایک قسم کے سانپ جو قحط سالی میں ایک دوسرے کو کھا جاتے ہیں۔ العَثّاء (ح): سانپ۔ العُثّ جمع عُثّ و عُثَث (ح) اون چاٹنے والا کیڑا۔

۳۔ عَثَّ تَعثِیثًا و عاثَ عِثَاثًا و مُعَاثَّۃً فی غِنائہ ہر نکالنا۔

۴۔ العِثَّۃ من النساء جمع عِثَاث: دبلی پتلی عورت، گمنام حقیر عورت، العُثَّۃ: بڑھیا، بیوقوف عورت، بدزبان گمنام عورت۔

عُث: (اسم جنس واحد عُثّہ) جمع عُثَث: پروانہ، پتنگا، کیڑا، لاروا۔ مَعثُوث: کرم خوردہ، جسے کیڑا لگا ہوا ہو۔

عثر: ا۔ عَثَرَ ـُ و عَثِرَ ـَ و عَثُرَ ـُ عَثرًا و عَثِیرًا و عِثَارًا الفرسُ: گھوڑے کا پھسلنا اور اوندھا ہونا۔ ــ العِرقُ: رگ کا حرکت کرنا، کہا جاتا ہے: عَثَر بھم الزمانُ: زمانہ نے ان کو تباہ کر دیا۔ عثر جَدُّہُ: اس کا دادا ہلاک ہو گیا۔ عَثَّرَہُ: کو پھسلانا۔ أعثَرَہُ: کو پھسلانا۔ ــ بہ عندالامیر: حاکم کے پاس کسی پر عیب لگانا یا اس کو مطعون کرنا۔ تَعَثَّرَ الرجُلُ والفرسُ والجَدُّ ـ بمعنی عَثَرَ ـ لِسانُہُ: زبان کا لڑکھڑانا، انسان کا ہکلانا۔ العَثرُ جمع عَثَرات: لغزش، پھسلاہٹ، جہاد، لڑائی، گرنا۔ العَاثُور جمع عَوَاثِیر و عَوَاثِر: شیر کا شکار کرنے کے لئے کھودا ہوا گڑھا، کنواں۔ ــ و العِثَار: پھسلن، بدی، مصیبت، ہلاکت کی جگہ، جب کوئی مصیبت میں پھنس جائے تو کہا جاتا ہے۔ قدوقع فی عاثور شرّ: یعنی وہ مصیبت میں پڑ گیا۔ العَثُور: بہت گرنے والا، بہت پھسلنے والا۔

۲۔ عَثَرَ ـُ عَثرًا و عُثُورًا علی السرّ وغیرہ: راز وغیرہ سے واقف ہونا۔ أعثَرَہُ علی السر وغیرہ: کو راز وغیرہ سے مطلع کرنا۔ ــ ہُ علی اصحابہ: کو اپنے ساتھیوں کا پتہ بتانا۔ العِثیَر و العَثیَر و العَیثَر: مخفی نشان۔

۳۔ العُثر (ح) عقاب۔ و العَثر جھوٹ۔ العِثیَر: مٹی، غبار۔

عَثَرَ ـُ عَثرًا و عثیراً و عِثَارًا: ٹھوکر کھانا، ٹھوکر کھا کر گرنا، عَثَرَ بہ: کو ٹھوکر لگانا، کو گرانا، کو ڈگمگا کر گرانا۔ عَثَرَ ـُ عُثُورًا ب / علی: سے مڈبھیڑ ہونا، سوجھنا، ہاتھ لگنا، کو اتفاق سے پالینا، کو پانا، کا ہاتھ لگنا، کو دریافت، کا انکشاف کرنا، کا پتہ لگانا، عَثَّرہ: کو ٹھوکر لگا کر گرانا، کو گرانا، کو ڈگمگا کر گرانا، أعثَر: بمعنی عَثَّر نیز أعثَرہُ علی: کو سے آگاہ کرنا، کو کا پتہ دینا، کو کسی چیز کی طرف رہنمائی کرنا۔ تعَثَّر: ٹھوکر کھا کر گرنا، ہکلانا، رک رک کر کہنا۔ تعَثّر باذیال الخیبۃ ناکامی سے دوچار ہونا، حجر عَثرۃ: رکاوٹ، وقف عثرۃ فی سبیلہ: کے لئے رکاوٹ ہونا، کا راستہ روکنا۔ عاثور جمع عَوَاثیر: گڑھا، مشکل۔ مُتَعَثّر: ٹھوکر کھانے والا، گرنے والا (غیر ملکی زبان) ٹوٹی پھوٹی بولنے والا، ٹوٹی پھوٹی (غیر ملکی زبان)

عثق: العُثقُول (ز): کیلوں کا گچھا۔

عثك : ۱۔ عَثكَلَ الهودجَ: ہودہ کو جھالر سے مزین کرنا۔ ۔ العذقُ: بہت گچھے دار ہونا۔ العُثكُول و العثكال جمع عَثَاكِيل (ز) کھجوروں کا گچھا۔ العُثكُولَة جمع عَثَاكِيل: کھجوروں کا گچھا، وہ جھالر جو ہودج میں لٹکائے جائیں۔

۲۔ عَثكَلَ الرجُلُ: ست رفتار سے دوڑنا۔

عثل: عَثَلَ ـُ عُثُلاً يدُه: ہاتھ کا ٹوٹنے کے بعد ٹیڑھا جڑنا۔ عَثِلَ ـَ عَثَلاً الشيئُ: بکثرت ہونا، بہت موٹا ہونا صفت: عَثِل و عَثَل العَثول جمع عُثُل: احمق، بے وقوف۔ العِثوَل: جس کے سر اور جسم پر بہت بال ہوں۔ ـ من الرجال: اجڈ۔ اکھڑ۔ العِثيَل (ح): زبجو۔

عثم: ۱۔ عَثَمَ ـُ عَثمًا العظمُ المكسورُ: ٹوٹی ہوئی ہڈی کا ٹیڑھا جڑنا۔ ـ العظمَ: ہڈی کو اس کی صحیح جگہ نہ جوڑنا۔

۲۔ إعتَثَمَ به: سے مدد طلب کرنا، نفع اٹھانا۔ ـــ بيده: ہاتھ کو جھکانا۔

۳۔ العَيثُوم (ح) بجو (ح): ہاتھی (مذکر و مونث) العَيثَمِيّ (ح): گورخر۔ العُثمان (ح): حُبَاری کا بچہ ـــ (ح): سانپ۔ (ح): سانپ کا بچہ۔

عثن: ۱۔ عَثَنَ ـُ عَثنًا و عُثَانًا و عُثُونًا في الجبل: پہاڑ پر چڑھنا۔

۲۔ عَثَنَ ـُ عَثنًا و عُثَانًا و عُثُونًا الثوبَ: کپڑے کو دھونی دینا۔ ـــ ت النارُ: آگ سے دھواں نکلنا، عَثِنَ ـَ عَثَنًا الثوبُ: کپڑے کا خوشبودار ہونا۔ عَثَّنَ الثوبَ: کپڑے کو دھونی دینا۔ ـ تِ النارُ: آگ سے دھواں نکلنا، کہا جاتا ہے۔ عَثَّنَ على القوم: اس نے لوگوں میں فساد پیدا کر دیا۔ تعَثَّنَ: دھونی دیا جانا۔ العُثَان (مص): جمع عَوَاثِن و العَثَن: دھواں، غبار العَثَن و المَعثُون: وہ کھانا جو دھواں لگنے سے خراب ہو گیا ہو

۳۔ العِثنُ: ناظم مالیات، روئی (رنگی ہوئی)۔ العُثنون ج عَثَانِين: داڑھی۔ ـــ من المطر او الريح: بارش یا ہوا کی ابتداء۔ المُعَثَّن (مفع): بھاری داڑھی والا۔

عثا: عَثَا ـُ عُثُوًّا و عَثى ـِ وعَثِيَ ـَ عُثِيًّا و عِثِيًّا و عَثَيانًا: فساد، کفر یا غرور میں مبالغہ کرنا، صفت عاثٍ، العَثوَة جمع عِثى: دراز زلف۔ الأَعثَى: سیاہی مائل رنگ والا احمق، بہت بالوں والا۔

○ عَثَا ـــ عُثُوًّا و عَثى ـِ عُثِيًّا و عَثِيًّا: طیشتی کا رویہ اختیار کرنا، مظاہرہ کرنا، نقصان کرنا، مصیبت یا نقصان کا باعث ہونا۔

عَجَّ ـِ عَجًّا و عَجِيجًا چلانا۔ آواز بلند کرنا۔ الناقةَ: اونٹنی کو عاج عاج کہہ کر ڈانٹنا۔ العَجَاج (واحد عَجَاجَة) بے وقوف۔ ادنی لوگ۔ العَجَاجَة بمعنی عجاج نیز بہت سارے بڑے اونٹ کہا جاتا ہے: لَبِدَ عَجَاجَتَهُ: اس نے وہ کام جس میں مشغول تھا کرنا بند کرنا۔ لَفَّ عَجاجتهُ عليهم: ان پر حملہ کرنا۔ العَجَّاج: چیخنے والا۔

۲۔ عَجَّ ـَ عَجًّا عَجِيجًا ..... تِ الريحُ: ہوا کا تند و تیز ہونا، اور غبار اڑا دینا۔ کہا جاتا ہے له رائحة تعجّ في المسجد: اس کی بو مسجد میں بھڑک اٹھتی ہے۔ ـ عَجَّجَ الغارَ: گرد و غبار اڑانا ــــ البيت من الدخان: گھر کو دھوئیں سے بھر دینا۔ تَعَجَّجَ: دھوئیں سے بھر جانا۔ أَعَجَّ ت الريحُ: ہوا کا تیز و تند ہونا اور گرد و غبار اڑانا۔ العَجَاج (واحد عَجَاجَة): گرد و غبار، دھواں۔ العَجَّاج: غبار اڑانے والا۔ يومٌ عَجَّاجٌ: گرد و غبار والا دن ريحٌ مَعَاجِيج: گرد و غبار اڑانے والی ہوا۔

۳۔ العَجَّة (ط): ایک قسم کا کھانا جو انڈا آٹا گھی یا تیل ملا کر پکایا جاتا ہے۔

۴۔ عَجعَجَ عَجعَجَةً: بہت چیخنا، چلانا۔ العَجعَاج: بہت چیخنے والا۔ العَجعَجَة (مص) جمع عَجَاعِج: چیخ۔

۵۔ العَجعَاج من الخيل: اصیل گھوڑا، کہنہ سال گھوڑا۔

○ عَجَّ ـِ عَجًّا و عَجِيجًا: چیخنا، چلانا، چلا کر کہنا، سخت تیز ہونا، نوروں کا ہونا، گرجنا، دھاڑنا، ـــ الى: کو مدد کیلئے پکارنا۔ ـــ ب: گرج کر یا کڑک کر کچھ کہنا، کی گونج پیدا کرنا، سے بھرا ہونا، میں بہت پڑا ہونا، سے بھرپور ہونا۔ عَجَّجَ الغبار: گرد و غبار اڑانا۔ عَجّ: چلانا، چیخنا، چلا کر پکارنا، شور و غوغا، دہائی، گرج، دھاڑ۔ عُجَّة: آملیٹ (Omelet) عَجِيج: چیخنا، چلانا، چلا کر کہنا، گرج، دھاڑ عَجَاج: چکر کھاتا گرد و غبار، دھواں۔ عَجَاجَة جمع عَجَاجات: گرد و غبار کا بادل، دھوئیں کی بڑی لہر۔ عَجَّاج: شور مچانے والا، چیخنے والا، گرجدار، کڑک دار، اکھڑ، تند، ادھم مچانے والا، گلا پھاڑ کر کہنے والا، پر شور انداز سے اصرار کرنے والا، بہت زوردار، سخت تیز (سمندر بالخصوص)

عجب: ۱۔ عَجِبَ ـَ عَجَبًا مِنَ الامرولہ: پر تعجب کرنا۔ ـــ اليه: کو پسند کرنا۔ عَجَّبَ و أَعجَبَ هُ: کو تعجب میں ڈالنا۔ أُعجِبَ بالشيئ: کسی بات کا کسی کو اچھا لگنا اور اس پر تعجب کرنا۔ تَعَجَّبَ منهُ: پر تعجب کرنا، کہا جاتا ہے۔ تعَجَّبَنِي فلانٌ: فلاں نے مجھے فریفتہ کر دیا اور فتنے میں ڈال دیا۔ إستَعجَبَ منه: پر تعجب کرنا۔ العُجب: پیش آنے والی چیز سے انکار۔ العَجَب جمع أَعجَاب: حیرت، حیرانی، تعجب، اچنبھا، سخت تعجب، ـــ من الله: رضا۔ العُجَاب: تعجب کی حد سے بڑھ جانا، کہا جاتا ہے۔ عَجَبٌ عُجَابٌ و عَجِيبٌ: سخت تعجب۔ اچنبھا۔ و العُجَّاب و العجيب: حیرت انگیز، غیر معمولی۔ العَجبَاء: عورت جس کے حسن یا بدصورتی پر تعجب کیا جاتا ہو۔ حیرت انگیز طور پر حسین عورت، حیرت انگیز طور پر بدصورت عورت۔ العَجِيبَة جمع عَجَائب و الأُعجُوبَة جمع أعاجيب: جس چیز پر تعجب کیا جائے۔ اعجوبہ: کرامات، حیرت انگیز (چیز وغیرہ) رَجُلٌ تِعجَابَةٌ: عجیب باتوں والا۔ التعاجيب: عجائبات (اس کا واحد نہیں ہوتا) التَعَجُّب: حیرت، حیرانی، تعجب، اچنبھا، جن باتوں کے اسباب مخفی ہوں ان کے بارے میں نفسیاتی تاثر۔

۲۔ أُعجِبَ بنفسه: غرور و تکبر کرنا۔ کہا جاتا ہے۔ ماأَعجَبَهُ برأيه: وہ اپنی رائے پر کس قدر مغرور ہے۔ (فعل تعجب مجہول سے بنائے جانے کی وجہ سے شاذ ہے) العُجب: فخر، تکبر، خود بینی۔

۳۔ العَجب جمع عُجُوب: ہر چیز کا پچھلا حصہ، دم کی جڑ۔ العَجبَاء من النياق: موٹی اونٹنی۔

○ عَجِبَ من / ل: پر تعجب کرنا۔ سے حیرت زدہ ہونا عَجَّبَ هُ: کو حیران کرنا، ششدر کرنا، اچنبھے میں ڈالنا، متحیر کرنا، کو بھونچکا کر دینا۔ أَعجَبَ بمعنی عَجَّبَ نیز ـ ه: کو پسند آنا، کو بہت اچھا لگنا، کو خوش کرنا، کو محظوظ کرنا۔ أُعجِبَ به: کو سراہنا، پسند کرنا، بنظر استحسان دیکھنا، کے بارے میں اونچی رائے رکھنا، پر فخر کرنا، کا گھمنڈ کرنا، پر اترانا۔ أُعجِبَ بنفسه: مغرور ہونا، متکبر ہونا، خود پسند ہونا، خود بین خود نما، خود پسند یا گھمنڈی ہونا، عُجب ب: میں، کا غرور، تکبر، نخوت، پر فخر، فخر و ناز، فخر و مباہات، جھوٹا ناز، بیجا غرور، گمان، تکبر، خود پسندی، عَجَب: حیرت، حیرانی، استعجاب: جمع أَعجَاب: حیرت، حیرانی، تعجب، اعجوبہ، حیرت انگیز شے یا بات۔ عَجَبًا: کتنا عجیب، انوکھا، نرالا، عجیب سا، حیران کن، حیرت انگیز، غیر معمولی يَا لَلعَجَب: اوہ، کتنا حیرت انگیز، لاعَجَبَ: کوئی حیرت کی بات نہیں۔ امرٌ عَجَب: حیرت انگیز، عجیب مزے کی بات۔ عَجَبٌ عَجَاب: انتہائی حیرت انگیز واقعہ حیرتوں کی حیرت، عُجَاب: حیرت انگیز، معجز نما، عجیب عَجِيب: حیرت انگیز، معجز نما، قابل تعریف، قابل ستائش، بہت عمدہ، بہت ہی اچھا، غیر معمولی، عجیب، انوکھا، نرالا، عجیب سا۔ عَجِيبَة: حیرت انگیز

چیز، ان سنی چیز، ان دیکھی چیز، حیرت انگیز بات یا شے۔ معجزہ: حیرت انگیز واقعہ۔ جمع عَجائب: غیر معمولی اشیاء، نوادر، عجیب سی باتیں۔ مِن عجائب الأمر ان: اس معاملہ کے بارے میں غیر معمولی بات یہ ہے کہ أعجَب: زیادہ حیرت انگیز، زیادہ غیر معمولی، أُعجُوبَة: حیرت انگیز چیز، ان سنی، ان دیکھی چیز، معجزہ، حیرت، حیرانی، استعجاب: حیرت، حیرانی، اچنبھا، سخت تعجب مُعجِب: باعث تحسین قابل تعریف، قابل ستائش مُعجَب ب: کو سراہنے والا، پسند کرنے والا، کو بنظر استحسان دیکھنے والا، پر فخر کرنے والا، کا گھمنڈ کرنے والا۔ مُعجَبٌ بنفسه: مغرور، خود بین، خود پسند، مُتعَجّب: متحیر، حیران، ششدر۔

عجد: العَجد و العُجد: انگور کا دانہ خشک انگور کا دانہ۔

عجر: ا- عَجَرَ ـِ عَجْرًا عُنُقَهُ: کی گردن موڑ دینا۔ تَعَجَّر بطنُهُ: موٹا ہونے کی وجہ سے پیٹ کا سلوٹ دار ہونا۔ إعتَجَرَ: عمامہ لپیٹنا ـــ ت المرأةُ: اوڑھنی ڈالنا۔ الأعجَر م عَجراء جمع عُجر: کُبڑا۔ المِعجَر: عورت کا سر پر باندھنے کا کپڑا، سر پر لپیٹے بغیر عمامہ۔ المُعجَّر: بندھا ہوا عمامہ۔

٢- عَجَرَ ـِ عَجرًاهُ بالعصا: کولاٹھی مار کر بدھی ڈال دینا۔ عَجِرَ ـَ عَجَرًا: بڑے پیٹ کا ہونا صفت أعجَر ـ الفرسُ: گھوڑے کا سخت ہونا۔ العَجَر (مص): ابھار، حجم۔ العُجرَة جمع عُجَر: دھاگے، لاٹھی اور جسم کی رگوں وغیرہ کی گرہ، کہا جاتا ہے۔ ذکر عُجَرَهُ و بُجَرَهُ: اس نے اس کے سب عیب یا غم بیان کر دیے۔ یعنی سب ظاہر و پوشیدہ باتیں کہہ دیں۔ العَجُور (ن): ایک قسم کا خربوزہ۔ الأعجَرم عَجراء: جمع عُجر: بڑے جسم والا، بہت بھرا ہوا۔ العَجراء: گرہوں والی لاٹھی۔

٣- عَجَرَ ـِ عَجرًا عليه بالسيف: پر تلوار سے حملہ کرنا۔ ـــ القاضي عليه: کو قاضی کا تصرف سے روک دینا۔

٤- عَجَرَ ـِ عَجرًا الشيءَ: چیز کو پھاڑ دینا۔

٥- عَجَرَ ـِ عَجرًا و عَجرانًا و عاجَرَ: خوف وغیرہ کی وجہ سے جلدی جلدی گزر جانا۔

٦- الأعجَر من الثمار: کچا پھل (عام زبان میں) العَجّار: گوندھے ہوئے آٹے کا پیڑہ کھانے والا۔ العَجاجير: گندھے ہوئے آٹے کے پیڑے۔ العُجرُور (عَجاجير کا واحد) جس کا معنی ہے ہوا کی ... ریت پر پڑنے والی دھاریاں۔

--- عَجرَدَهُ: و برہنہ کرنا۔ تَعَجرَدَ: برہنہ ہونا صفت مُعَجرِد

٨- تَعَجرَفَ: تکبر کرنا۔ سرکشی کرنا۔ العَجرَفَة: تکبر، کلام میں اکھڑپن، کہا جاتا ہے۔ في الجمل عَجرَفة و عَجرَفِيَّة في المشي: اونٹ چلنے میں بے پروا ہے۔ عَجارِفُ و عَجاريفُ الدهر: زمانہ کے حوادث۔ ـ المطر: بارش کی شدت۔

٩- عَجرَمَ الرجُلُ: تیز چلنا، جلدی کرنا۔ العَجرَم والعُجرُم و العُجارِم: سخت آدمی۔

١٠- العَجرَم (ن): ایک پودا، جس میں کچھ کانٹے بھی ہوتے ہیں، پتے بیضوی شکل کے اور چھوٹے ہوتے ہیں پھل سیاہ رنگ کا اور چھوٹا ہوتا ہے۔ یہ پودا بحرابیض متوسط کے کئی ممالک میں اگتا ہے۔

عَجر: ابھار، ابھرا ہوا حصہ۔ عَجِر: ہرا، کچا۔ عُجرَة جمع عُجَر: گرہ، گانٹھ، گومڑی، کوہان، کب، کوبڑ، ابھار۔ عُجَرُهُ و بُجَرُهُ: کی ظاہر و پوشیدہ خامیاں، اس کے تمام گناہ و عیوب۔ تَعَجرُف: دیدہ دلیر، خود پسند، مغرور، یا متکبر ہونا۔ عَجرَفة: دیدہ دلیری، خود پسندی، غرور، تکبر۔

عجز: ا- عَجَزَ ـُ عُجُوزًات المرأةُ: عورت کا بوڑھی ہونا۔ ـــ و ـــ ِ وعَجِزَ ـَ و عَجزًا و عُجُوزًا و عَجَزانًا مَعجَزًا و مَعجِزًا و مَعجَزَةً و مَعجِزَةً: باعزم، مستقل مزاج، پکا وغیرہ نہ ہونا۔ عن کذا: پر قادر نہ ہونا، کی طاقت نہ رکھنا، سے عاجز ہونا، کہا جاتا ہے، عجز فلانٌ عن العمل: فلاں شخص بوڑھا ہو گیا اور کام کرنے کی طاقت نہیں رکھتا۔ صفت عاجز جمع عَواجِز۔ عَجَّزَ ـ عُجُوزًات المرأةُ: عورت کا بوڑھی ہو جانا۔ عَجَّزَهُ: کو عاجز کر دینا، کو عجز کی طرف منسوب کرنا کو روک دینا۔ ـــ تِ المرأةُ: عورت کا بوڑھا ہو جانا۔ عاجَزَ مُعاجَزَةً: سے آگے بڑھنے کی کوشش کرنا۔ ـــ الرجُلُ: عاجز ہو جانا۔ أعجَزَهُ: کو عاجز کرنا یا عاجز پانا۔ ـــ هُ الشيءُ: چیز کے قبضہ سے نکل جانا اور اسے حاصل کرنے کی طاقت نہ رکھنا۔ تَعَجَّزَ: عجز کا دعوی کرنا۔ إستَعجَزَهُ: کو عاجز پانا۔ العاجز جمع عَواجِز (فا)۔ امرأة عاجز: عاجز عورت۔ ثوبٌ عاجزٌ: تنگ جامہ۔ رَجُلٌ عَجُزٌ وعَجِزٌ: مرد عاجز۔ العَجُوزُ جمع عُجُز و عَجائِز: بڑھیا، شراب۔ رجلٌ عَجُوزٌ: عاجز مرد۔ المُعجِزَة جمع مُعجِزات: وہ خارق عادت بات جسے انسان نہ کر سکے۔ المِعجاز: ہمیشہ عاجز رہنے والا۔

٢- أعجَزَ في الكلام: مقصود کو بلیغ ترین اسلوب سے ادا کرنا۔

٣- تَعَجَّزَ البعيرُ: اونٹ کے چوتڑ پر سوار ہونا۔ العَجُز والعُجزُ والعِجزُ والعَجُز والعَجز: جمع أعجاز: چیز یا جسم کا پچھلا حصہ، سرین کہا جاتا ہے۔ رکب أعجازَ الابل: وہ ذلت اور مصیبت میں مبتلا ہوا۔ عَجُزُ بيتِ الشِعر: مصرعہ ثانی۔ أعجازُ النخل: کھجور کے درخت کی جڑیں۔ العُجزَة والعِجزَة: کہتے ہیں۔ هو عُجزَةُ أبيه و عِجزَتُهُ: وہ اپنے باپ کا آخری لڑکا ہے۔ (سب کے ساتھ مفرد لفظ سے آتا ہے) کہتے ہیں۔ وُلِدَ لِعِجزَةٍ: وہ والدین کے بوڑھا ہونے پر پیدا ہوا۔ العِجاز و العِجازَة: وہ پٹھا جس سے تلوار کے دستہ کو باندھتے ہیں۔ الأعجَز: بڑے سرین والا۔ كِيسٌ أعجَز: بھری ہوئی تھیلی۔ العَجزاء اعجز کا مونث۔ ايام العَجُوز: جاڑے کے آخری سات دن، سخت سردی والے جس کے چار دن آخری فروری میں اور تین دن مارچ میں ہوتے ہیں عوام ان کو مُستَقرِضات کہتے ہیں ان دنوں کے نام یہ ہیں۔ **صِنَ، صِنبَر، وَبْر، آمِر، مؤتمِر، مُعَلِّل مُطفِی الجَمر یا مکفی الظعن۔**

٤- العَجز جمع أعجاز: تلوار۔ نَباتُ العَجز: تیر۔ العَجزاء: ریت کا اونچا ٹیلہ۔ العَجُوز: مصیبت، کشتی، راستہ، ہانڈی، کمان، آگ، موت، (ن) کھجور کا درخت۔ (ح): اونٹنی۔ المِعجاز: راستہ۔ المَعجُوز: جس سے سوال میں اصرار کیا جائے۔

ماعجز عن أن: وہ میں ناکام نہیں ہوا۔ أعجَزَهُ عن الدَبّ والمشي: نے کی ہر نقل و حرکت کو مفلوج کر دیا۔ أعجَزَهُ عن الفهم: کے لیے فہم و ادراک نا ممکن بنا دیا۔ إستَعجَزَهُ عن: کو سے عاجز سمجھنا۔ عَجزٌ عن: (کیلئے، کے کرنے میں) کمزوری، (سے) معذوری، نالائقی، ناکامی، بے بسی، عُجُوز: بڑھاپا۔ عَجُوز جمع عَجائِز و عُجُز: بڑھیا، بوڑھا، عمر رسیدہ۔ عَجِيزَة: چوتڑ، سرین۔ إعجاز: انفرادیت، بے مثلی، قرآن کی حیرت انگیز قدرت، عاجز: کمزور، لاغر، بے بس، نامرد، نالائق، ـــ عن: کے نا قابل۔ جمع عَجَزَة: جسمانی طور پر کمزور، معذور، زار و نزار۔ (لوگ)

عجس: ا- عَجَسَ ـِ عَجسًا هُ عن حاجته: کو اس کی حاجت سے باز رکھنا۔ تَعَجَّسَ: پیچھے ہٹنا۔ ـــ بالقوم: کو دیر کرانا۔ ـــ هُ: کی رائے کو کمزور سمجھنا۔ ـــ هُ عن حاجته: کو اس کی ضرورت سے روکنا۔

٢- عَجَسَ ـِ عَجسًا على الشي: کو مضبوطی سے پکڑنا، پر گرفت مضبوط کرنا۔ العُجس و العَجس

والعِجس: کمان کا قبضہ۔ العُجْسَة: رات کی تاریکی، رات کی ایک گھڑی۔

۳۔ تعَجَّسَ الأمرَ: کے درپے ہونا، کا پیچھا کرنا۔ العَجُوس: بوجھل بادل، مسلسل بارش۔

عجف: ا۔ عَجَفَ ـُ عُجُوفًا: کھانا چھوڑ دینا۔ ـــ ـِ عَجْفًا و عُجُوفًا نفسَهُ عن الطعام: بھوک کے باوجود دوسروں کو کھلانے کے خاطر بھوکا رہنا۔ ـــ ـُ عَجْفًا و عُجُوفًا عن فلان: سے دور رہنا، سے کنارہ کش ہونا، سے نفرت کرنا۔ عَجَّفَ نفسَهُ عن الطعام: کھانا چھوڑ دینا۔ ـــ الرجلَ: سیر ہو کر نہ کھانا۔

۲۔ عَجَفَ ـِ عَجْفًا و عُجُوفًا و عَجَّفَ نفسَهُ علی المریض: صبر کے ساتھ مریض کی تیمارداری کرنا۔ ـــ نفسَهُ علی فلان: کی کمراہی کو برداشت کرنا۔ أعْجَفَ بنفسه علی المریض: صبر کے ساتھ مریض کی تیمارداری کرنا۔

۳۔ عَجَفَ ـُ عَجْفًا و عُجُوفًا الدابَّةَ: جانور کو لاغر کرنا۔ عَجِفَ ـَ و عَجُفَ ـُ عَجَفًا: کمزور ہونا، دبلا ہونا، صفت عَجِف و أعْجَف مونث عَجِفَة و عَجْفاء جمع عِجَاف۔ ـــ ت البلادُ: ملک میں بارش نہ ہونا۔ کہا جاتا ہے۔ نزلوا فی بلاد عِجَافٍ: وہ غیر بارش شدہ شہروں میں آئے۔ أعْجَفَ القومُ: دبلے جانوروں کا مالک ہونا۔ ـــ الدابَّةَ: جانور کو لاغر کرنا۔ العِجَاف: عجفاء کی جمع (جو قیاس کے خلاف ہے) العَجِيف جمع عَجْفَی: لاغر، کمزور، دبلا۔ التَّعَجُّف: تنگ حالت۔

۴۔ العِجَاف: اندرائن، زمانہ۔

○ عَجْعَجَ: چیخنا، چلانا، ڈکارنا، گرجنا، دھاڑنا۔ عَجْعَجَة: گرج، دھاڑ، چیخ و پکار، شور و غوغا۔ أعْجَفُ م عَجْفاء جمع عِجَاف: پتلا دبلا، چھریرا، پتلا اور لمبا، نازک، نازک اندام، لاغر، گھلا ہوا۔

عجل: ا۔ عَجِلَ ـَ عَجَلاً و عَجَلَةً: جلدی کرنا، کہا جاتا ہے۔ عَجِلَ به الیه: کو کوئی چیز تیز رفتاری سے بھیجنا۔ ـــ الامرَ: کو سست رفتار پا کر کوئی اور کام کرنا۔ عَجَّلَ: جلدی کرنا۔ ـــ هُ: پر سبقت کرنا، کو برانگیختہ کرنا۔ ـــ له من الثمن كذا: کو کچھ رقم پیش کرنا۔ ـــ اللحمَ: گوشت و جلدی میں پکانا۔ عاجَلَ مُعاجَلَةً بذنبه: کا جلدی مواخذہ کرنا اور سزا دینا۔ ـــ هُ بضربه: پر مارنے میں سبقت کرنا۔ أعْجَلَهُ: پر سبقت کرنا، کو انگیختہ کرنا۔ ـــ الشئَ: کو جلدی میں کھانا۔ ـــ تِ الناقةُ: اونٹنی کا قبل از وقت بچا جننا۔ تعَجَّلَ فی الامرِ: میں جلدی کرنا۔ ـــ الامرَ: کو جلدی میں کرنا۔ إسْتَعْجَلَهُ: کو جلدی کرنے پر اکسانا اور اس کا حکم دینا، پر سبقت کر کے آگے بڑھنا۔ العِجْلَة جمع عِجَل و عِجَال: رہٹ۔ العُجُل و العُجْلَة و العُجَالَة: جو کام جلدی کیا جائے۔ جو کھانا موجود ہو، ماحضر، مہمان کے لئے جو کچھ جلدی تیار کیا جائے۔ العَجَلَة جمع عَجَل و عِجَال و أعْجَال: جلدی، ہلکاپن، سامان لادنے کی گاڑی۔ رہٹ۔ العَاجِل و العَجِل و العَجُل: جلد باز۔ العَاجِلَة: عاجل کا مونث۔ دنیا۔ العَجْلان م عَجْلَی جمع عَجَالَی و عُجَالَی و عِجَال و العجيل جمع عِجال: جلدی کرنے والا۔ العَجُول: موت، غمزدہ عورت، بچہ کو کھو دینے والی عورت۔ ـــ جمع عُجُل: جلدی کرنے والا۔ ـــ و العَجَّال: بہت جلدی کرنے والا۔ العُجَيْلَة و العُجَيْلَی و العُجَّيْلَی: تیز چال، کہتے ہیں۔ سار العُجَيْلَی: وہ تیز چال چلا۔ اس کی ضد هوينا ہے۔ المِعْجَال جمع مَعَاجِيل: برانگیختہ کرنیوالا۔ سبقت لیجانے والا۔ امرأةٌ مِعْجَال: قبل از وقت بچہ جننے والی عورت۔ مَعَاجِيلُ الطُّرق: مختصر راستے۔ المِعْجَل: رفتار ناپنے کا آلہ۔ طريقٌ مُسْتَعْجَلَةٌ: مختصر قریبی راستہ کہتے ہیں۔ اخذ مُسْتَعْجَلَةً من الطريق: اس نے مختصر راستہ اختیار کیا۔ هذه مُسْتَعْجَلاتُ الطريق: یہ مختصر راستے ہیں۔ یہ قریبی راستے ہیں۔

۲۔ العِجْل جمع عُجُول و عِجْلَة و عِجَال (ح): بچھڑا۔ العِجْلَة جمع عِجَل و عِجَال (ح) بچھڑی، بچھیا۔ العَجَلَة جمع عَجَل و عِجَال و أعْجَال: گارا، کیچڑ۔ العِجَّوْل جمع عَجَاجِيل: بچھڑا۔

○ عَجِلَ ـَ عَجَلاً و عَجَلَةً الی: پر تیزی سے پہنچنا۔ عَجِلَ و عَجَّلَ: جلدی کرنا، جلدی میں ہونا۔ عَجَّلَ ب: کو جلدی سے کرنا۔ ـــ ب ل: کے پاس کوئی چیز جلدی سے لانا، لیجانا۔ عَجَّلَ ه: کو جلدی سے بھیجنا۔ کو دھکیلنا، پرزور دینا، کو مجبور کرنا، اکسانا۔ ـــ ه: کو جلدی کرنا، تیز تیز کرنا، تیز کرنا، تیز چلانا۔ عَجَّلَ: پیشگی ادائیگی کرنا۔ ـــ ل ه: کی کیلئے نقد ادائیگی کرنا۔ عاجَلَ ه / ه: کو جالینے کے لئے جلدی کرنا۔ کے پیچھے دوڑنا، کو جالینا۔ ـــ ه: کو موت کا آلینا۔ ـــ ه/ه: پر تیزی سے آپڑنا، ٹوٹ پڑنا، اچانک حملہ کرنا۔ ـــ ه ب: کسی کام میں سے قبل پیش بندی کرنا۔ أعْجَلَ ه: کو جلدی کرانا، بھیجنا، پرزور دینا، کو مجبور کرنا۔ اعجله الوقتُ عـــن: اس کے کرنے کے لئے اس کا وقت بہت تھوڑا تھا۔ تعَجَّلَ: جلدی کرنا۔ ـــ ه الی: کو پراکسانا، برانگیختہ کرنا۔ ـــ ه/ه: کی پیش بندی کرنا۔ ـــ ه: سے آگے ہونا (ه وقعات سے) پہلے ہونا۔ ـــ (ه رقم) فوراً وصول کرنا۔ بلا تاخیر وصول کرنا۔ ـــ: نقد وصول کرنا۔ تعَجَّلَهُ الجوابَ: سے فوری جواب طلب کرنا۔ إسْتَعْجَلَ: جلدی کرنا۔ ـــ ب: کو جلد کرنے کا خواہشمند ہونا۔ ـــ ه: کو جلدی کرانا، بھیجنا، پرزور دینا کو مجبور کرنا۔ ـــ ه: کو جلدی کرنا، تیز تر کرنا۔ عِجْلُ البحر: سیل، دریائی بچھڑا۔ عَجَل: جلدی، پھرتی، علی عَجَلٍ: جلدی سے، بسرعت، عَجَلَة جمع عَجَلات: پہیہ، بائیسکل عَجَلَةٌ سيارة: موٹر سائیکل عَجَلَةُ القيادة: سٹیرنگ وہیل Steering wheel عَجَلَةٌ نارِيَّةٌ: موٹر سائیکل۔ عُجَالة: مختصر بیان، جلدی میں مرتب کی ہوئی رپورٹ، علی وجه الاستعجال: تیز رفتاری سے، تیزی سے استعجالی: جلد کیا ہوا، عارضی وقتی، استعجال: جلد بازی، جلدی۔ عاجِل: دنیوی، دنیاوی، زمانی، فوری عاجلاً: جلد، فوراً، ابھی حكمٌ عاجلٌ: سرسری فیصلہ، حکم، عاجلاً او آجلاً: کبھی نہ کبھی، دیر سویر، جلد یا بدیر۔ في العاجل و الآجل: اب اور آئندہ فی عاجله او اجله: کبھی نہ کبھی دیر سویر جلد یا بدیر۔ في القريب العاجل: فوری مستقبل میں، مستقبل قریب میں۔ عاجِلَة: تیز رو ٹرین، ایکسپریس گاڑی۔ العاجِلَة: اس دنیا کی زندگی۔ مُعَجَّل: فوری، اہم، ضروری، قبل از وقت۔ مُعَجَّل الرسم: جس کا محصول ڈاک پیشگی ادا کر دیا گیا ہو۔ Prepaid, Postpaid حكم بالنفاذ المعجل: سرسری حکم، فیصلہ، جو سرسری کارروائی کے بعد صادر کیا گیا ہو۔ دَفْع مُعَجَّلاً: پیشگی ادائیگی کرنا۔ قاضی الامور المستعجلة: سرسری فیصلہ کا مجسٹریٹ Magistrat of summary justice

عجم: ا۔ عَجَمَ ـُ عَجْمًا و عُجُومًا العودَ: دانت سے کاٹ کر لکڑی کی سختی یا نرمی معلوم کرنا۔ ـــ السيفَ: تجربہ کیلئے تلوار کو حرکت دینا۔ ـــ الشئَ: کا امتحان کرنا، آزمائش کرنا، صفت عاجِم جمع عُجَّم۔ ـــ تْهُ الأمورُ: کو عادی بنانا۔ کہتے ہیں۔ ما عَجَمَتْهُ عيني منذ كذا: کو میں نے فلاں وقت سے نہیں دیکھا۔ رأيتُ فلانا فَجَعَلَتْ عيني تعجمُهُ كانها تعرفه: میں نے فلاں کو دیکھا تو میری آنکھیں اس کا جائزہ لینے لگیں جیسے وہ اسے جانتی ہوں۔ عَجَمَ عودَ فلان: اس نے فلاں کی آزمائش کی اور

اس کے حال کی تحقیقات کی۔ عَاجَمَہٗ کا تجربہ کرنا، کہتے ہیں۔ عاجمتُ الامور و عاجتمنی ہیں نے معاملات کی آزمائش کی اور معاملات نے میری۔ العَجْمَۃ جمع عَجَمَات: اسم مرۃ۔ العواجم (جس کا مفرد عَاجِمَۃٌ ہے): دانت رجُلٌ صُلْبُ المَعْجَم جو شخص آزمائش کے وقت سخت ہو۔

۲۔ عَجَمَ ـُ عَجْمًا الکتابَ او الحرفَ: کتاب یا حرف پر نقطے لگانا۔ عَجَّمَ و أَعْجَمَ الکتابَ: کتاب پر نقطے اور حرکات لگا کر یا تفسیر کر کے ابہام دور کرنا (ضد) کتاب پر اعراب نہ لگانا۔ المُعْجَم (مصدر میمی): لغت کی کتاب، قاموس، حروفُ المُعْجَم: حروف تہجی۔

۳۔ عَجُمَ ـُ عُجْمًا الکتابَ: حروف پر اچھی طرح وقف نہ کرنا۔ عَجُمَ ـُ عُجْمَۃً: زبان میں لکنت ہونا صفت أَعْجَم م عَجْماء جمع عُجْم عَجَّمَ الکتابَ: کتاب پر اعراب نہ لگانا (ضد) أَعْجَمَ الکتابَ: کتاب پر اعراب نہ لگانا (ضد) ـــــ الکلامَ: عجمی زبان میں بات کرنا۔ الباب دروازہ پر قفل لگانا۔ تعَاجَمَ الرجُلُ: عجمی بننا، عجمی ظاہر کرنا۔ ـــــ القومُ: کنایہ کرنا، توریہ کرنا۔ إِنْعَجَمَ علیہ الکلامُ: پر گفتگو یا بات یا کلام دشوار ہونا یا مبہم ہونا۔ إِسْتَعْجَمَ: عجز سے ساکت ہونا۔ ـــــ القراءَۃَ: پڑھنے پر قادر نہ ہونا۔ ـــــ علیہ الکلامُ: پر کلام کا دشوار ہونا، مبہم ہونا۔ العُجْم غیر عرب۔ العَجَم: غیر عرب۔ فارس۔ فارسی لوگ۔ الأَعْجَام: غیر عرب۔ العُجْمَۃ و العِجْمَۃ ابہام، کھول کر بیان نہ کرنا۔ الأَعْجَم جمع أَعْجَمُون و أَعَاجِم: غیر عربی، اگرچہ فصیح عربی بولتا ہو، جو صاف کھول کر بیان نہ کرے، اگرچہ عربی ہو، گونگا، العَجْماءُ جمع عَجْمَاوات اعجم کا مونث، چوپایہ، حدیث میں ہے جرحُ العجماء جُبار یعنی چوپائے کو زخمی کرنا، رائیگاں جاتا ہے کیونکہ اسے کئے کی سزا نہیں دی جاتی۔ الأَعْجَمِیّ و العَجَمِیّ: غیر عرب جو عجم کی جانب منسوب ہو۔ بابٌ مُعْجَمٌ: مقفل دروازہ۔

۴۔ العَجْم و العُجْم دم کی جڑ۔ العَجَم و العُجَام (واحد عَجَمَۃ و عُجَامَۃ) چھوارے کی گٹھلی، گٹھلی، کہتے ہیں۔ لیس لھذا الرُّمّان عَجَم: اس انار کی گٹھلی نہیں ہے۔ العَجْمَۃ جمع عَجَمَات: سخت چٹان۔ العُجْمَۃ و العِجْمَۃ ریت کا ڈھیر۔ العَجْمَۃ خرما کا درخت۔ العَجْماء: ریت کا ٹیلہ جس میں درخت نہ ہو العجّام (ح) بڑی چمگادڑ۔

○ انعجم علی: (زبان کا کسی پر) غیر واضح ہونا، ناقابل فہم ہونا۔ استعجم: غیر عربی ہو جانا۔ عَجَم (اسم جنس) غیر عرب، جانگلی، غیر مہذب وحشی، اہل فارس العَجَم او بلادُ العَجَم: فارس Persia عَجَم (اسم جنس) جس کا واحد عجمۃ آتا ہے) گٹھلی، گری، مغز، گڑھا، بیج (پھل کا) عَجَمِی جمع أَعْجَام: جانگلی، غیر مہذب وحشی، غیر عرب، فارسی (صفت واسم) عُجْمَۃ جہالت، عدم تہذیب وحشیانہ پن، عربی بولنے میں غلطی۔ عَجْماءُ جمع عَجْمَاوات: گونگا یا بے زبان جانور۔ أَعْجَم مونث عجماء جمع اعاجم: غلط عربی بولنے والا، گونگا، بے زبان، وحشی، جانگلی، غیر مہذب، غیر عربی، اجنبی، غیر ملکی، پردیسی، فارسی۔ اعجمی: غیر عربی، غیر عرب، اجنبی، پردیسی غیر ملکی فارسی، مُعْجَم: ناقابل فہم، مبہم، غیر واضح (زبان گفتگو)، منقوط، نقطے دار جمع مَعَاجِم: کتاب لغت، ڈکشنری، لغات، قاموس (Lexicon) حروف المعجم: حروف تہجی۔

عجن ا۔ عَجَنَ ـِ عَجْنًا الدقیقَ: آٹا گوندھنا۔ تَعَجَّنَ الشیُٔ: گندھ جانا۔ اِعْتَجَنَ الدقیقَ: آٹا گوندھنا۔ ـــ فلانٌ: خمیر بنانا۔ العَجِین جمع عُجُن: گندھا ہوا آٹا۔ العَجِینَۃ گندھے ہوئے آٹے کا پیڑا۔ المِعْجَن و المِعْجَنَۃ: آٹا گوندھنے کا کونڈا، پرات۔

۲۔ عَجَنَ ـِ عَجْنًا علی العصا لاٹھی پر ٹیک لگانا۔ ـــ الرجُلُ: ہاتھوں پر ٹیک لگا کر اٹھنا (بڑھاپے یا موٹاپے کی وجہ سے) صفت عَاجِن جمع عُجُن: کہا جاتا ہے۔ فلانٌ عجن و خبز یعنی وہ بوڑھا ہو گیا۔ أَعْجَنَ الرجُلُ: کہنہ سال ہونا۔ العَجَّان: بہت آٹا گوندھنے والا۔ العَجِین جمع عُجُن: ہیجڑا۔ العُجُن ڈھیلے ڈھالے (مرد، عورت) العجینۃ: ہیجڑا۔

۳۔ عَجِنَ ـَ عَجَنًا الناقۃُ: اونٹنی کا فربہ ہونا۔ العَجِن م عَجِنَۃ من الجمال: موٹا اونٹ۔ العَجْناءُ: بہت موٹی اونٹنی۔

۴۔ عاجِنَۃُ المکان: جگہ کا درمیانی حصہ۔ العِجَان: سرین، گردن۔ العَجَّان بیوقوف، العَجْناءُ: کم دودھ والی اونٹنی۔ العَجِینَۃ بیوقوف، جماعت، گروہ۔

○ عَجَنَ ـِ عَجْنًا ہ کو گوندھنا، بھگونا، لَتَّ و عَجَنَ فی مسألۃ: مسئلہ بار بار پیش کرنا، بار بار ایک ہی مسئلہ کی بات کرنا۔ عَجِین گندھا ہوا آٹا، لئی۔ عَجِینَۃ: نرم ڈلا، سیلا آمیزہ جمع عَجَائِن پلاسٹکس (Plastics)

مِعْجَن جمع مَعَاجِن: آٹا گوندھنے کی ناند، آٹا گوندھنے کی مشین۔ مَعْجُون جمع مَعَاجِین: لئی، کریم (Cream) پوٹین۔ معجون۔ معجون الاسنان: دانتوں کا منجن، ٹوتھ پیسٹ (Tooth paste)

عجہ ا۔ عَجَّہَ بینھما: دونوں کے درمیان جدائی کرا دینا۔ تعَجَّہَ: جاہل بننا۔ ـ الامرُ: غیر واضح ہونا، مبہم ہونا العُجَاہِن جمع عَجَاہِنَۃ: سیہ، خارپشت۔ غیر خالص النسب۔ خادم، باورچی۔

عجا ا۔ عَجَا ـُ عَجْوًا الأُمُّ الولَدَ: ماں کا بچہ کو دودھ پلانے کے اوقات کے بعد دودھ پلانا، بچہ کو دودھ پلانا۔ ـــ ہُ اللبنُ: کیلئے دودھ کا غذا ہونا۔ کہتے ہیں۔ لقی فلانٌ ماعجاہ: وہ سختی میں مبتلا ہوا۔ ـــ و عَاجَی الولَدَ: کو ماں کے بجائے کسی اور عورت کا دودھ پلانا، یا دودھ روک کر کھانا کھلانا۔ عَجِیَ ـَ ـــ عَجِی الصبیُّ دودھ کے علاوہ کسی اور چیز سے پرورش پانا۔ العُجَاوَۃ و العِجَاوَۃ و العُجْوَۃ: یتیم کو پلایا جانے والا دودھ۔ العَجِیّ م عَجِیَّۃ جمع عَجَایَا: ماں نہ ہونے کی وجہ سے کسی اور کا دودھ پینے والا بچہ (اونٹ یا انسان کا)۔ العُجِیّ م عُجِیَّۃ جمع عُجَایا و عَجَایا: وہ بچہ جس کی ماں نے اسے اوقات کے بعد دودھ پلایا ہو، وہ بچہ جس نے دوسری عورت کے دودھ پر پرورش پائی ہو۔

۲۔ عَجَا ـُ عَجْوًا البعیرُ: اونٹ کا بلبلانا اور سرکش ہونا۔ فلانٌ فاہ: منہ کھولنا۔ ـــ وعجّی وجھَہٗ: منہ ٹیڑھا کرنا۔

۳۔ العَجْوَۃ و العُجَاوۃ: عمدہ قسم کی کھجور۔

○ عَجْوَۃ دبائی ہوئی کھجوریں (Plressed dates)

عجی: عَجِیَ ـ عَجَیَات المرأۃ صَبِیَّھا: عورت کا اپنے بچہ کو دودھ پلانا۔ العَجَایَۃ و العُجَایَۃ جمع عُجِیّ و عُجِیّ و عَجَایا: عمدہ قسم کی کھجور۔ جانور کے پنچے کا پٹھا۔

عدا۔ عَدَّ ـُ عَدًّا و تَعْدَادًا الشیَٔ: کو شمار کرنا، گننا، گمان کرنا، کہتے ہیں۔ عددتُ زیدًا صادقًا: میں نے زید کو سچا گمان کیا۔ عَدَّدَ المیت: مرنے والے کی خوبیاں بیان کرنا، شمار کرنا۔ ـــ الشیَٔ: کو شمار کرنا، کو عدد والا کرنا، کو نمبر دینا۔ عَادَّ عِدَادًا و مُعَادَّۃً الشیَٔ القومُ: چیز کا قوم پر برابر تقسیم ہونا۔ تَعَدَّدَ و تَعَادَّد میں بڑھنا، متعدد ہونا کہتے ہیں، ھم یتعادون ویتعادون علی الف: وہ ایک ہزار سے زائد ہیں۔ اِعْتَدَّ: شمار ہونا۔ کہتے ہیں: ھذا شیٔ لا یعتدبہ: یہ ایسی چیز

ہے جس کی طرف التفات نہیں کیا جاتا۔ اِعْتَدَّ الأَمْرَ نجارۃً: اس نے معاملہ کو تجارت سمجھا۔ اِعْتَدَّ بنفسہ: اس نے اپنی ذات پر اعتماد کیا۔ العَدَدجمع اَعْدَاد: شمار، گنتی، گنا ہوا (یہ باب فعل سے مفعول کے معنی میں ہے)۔ ۔ من الانسان: آدمی کی عمر کے سال۔ العدد الصحیح: جیسے ۱، ۲، ۳، صحیح عدد میں وہ عدد جو دو پر تقسیم ہو جائیں اور باقی کچھ نہ بچے انہیں زوج یا مُزْدَوَج کہتے ہیں۔ جیسے ۴، ۱۲۔ العدد المفرد: جوزوج کا برعکس ہو جیسے ۳، ۵۔ العدد الاوّلی او الأوّل او الاصلی: جو حرف اپنے آپ پر یا ایک پر تقسیم ہو۔ جیسے ۱۱، ۱۳۔ العدد الکسری او الکسر: اکائی کا جزء یا اجزا جیسے ۲/۱، ۴/۱، ۷۔ العدد الموجب: جس سے پہلے اشارہ (+) ہو۔ العدد السالب او السلبی: جس سے پہلے اشارہ (-) ہو العدد التخیلیّ او الوھمیّ: جیسے ب + ج ن، یہاں ب ج جبری ہیں اور ن جذر ہے۔ العدد التربیعی: عدد کی مطلق یا حسابی قیمت یعنی اشارہ کے بغیر اس کی قیمت جیسے +۴ یا -۴ میں ۴۔ العددان المتناظران او المتقابلان (الجبراء میں)۔ ان دو عددوں کی حسابی قیمت ایک ہوتی ہے مگر اشارہ سے مختلف ہو جاتی ہے۔ +۵ و -۵۔ پہلے دو عدد کا کوئی بھی صحیح مشترک قاسم نہیں جیسے ۴ و ۹۔ الاعداد المتباینة عند العرب: کسر یا صحیح عدد انہیں با ہم شمار نہیں کرتا بصورت دیگر وہ مشترک ہیں۔ الاعداد الموجّھة او الجبریة: (+) یا (-) کے اشاروں کے بعد حسابی عددوں کو کہتے ہیں اور ان میں صفر شامل کیا جاتا ہے۔ العِدّ ج اَعْدَاد: وہ جاری پانی جو منقطع نہ ہو کثرت، کہتے ہیں۔ ھذا برضٌ من عِدّۃ: یہ بہت سے میں سے تھوڑا سا ہے۔ العِدّۃ جمع عِدَد: جماعت، کہتے ہیں۔ عِنْدِی عِدَّۃُ کتب: میرے پاس چند کتابیں ہیں۔ عِدَّۃُ المرأۃ: عورت کا شوہر کی وفات پر سوگ کا زمانہ، مسلمانوں میں طلاق کا زمانہ بھی عدہ کہلاتا ہے۔ العِدَاد: عاد کا مصدر۔ عطا، بخشش، موت کا وقت، پیشی کا دن، دیوانگی کا اثر، ـــ من الوجع: وقت مقررہ پر درد کا بڑھنا۔ کہتے ہیں۔ بہ مرضُ عِدادٍ: اس کا مرض وقت مقرر پر لوٹتا ہے۔ ھو فی عِدادھم: وہ بھی ان میں سے ایک ہے۔ العَدّاد: میٹر Meter جیسے سپیڈو میٹر Speedometer اسے [illegible] اور [illegible] بھی کہا جاتا ہے۔ العِدّان و العِدّان جمع [illegible]: کسی چیز کا زمانہ یا موسم یا زمانے کا اول اور بہتر حصہ۔ (کہتے ہیں۔ کان ذلک فی عِدّان الشباب و علی عِدان ملکہ: یعنی یہ اس کے عہد شباب میں اور ملک کے بہترین عہد میں ہوا۔) دور اور پانی یا بارش کی معینہ مدت (سریانی)۔

(۱) عَدَّ ـُ عَدًّا ھ / ہ من کو میں گننا، شمار کرنا، نمبر دینا۔ ۔ ھ کو متحد کرنا، گننا، فہرست سے ایک ایک نام پڑھنا، کا حساب لگانا، کو گننا، شمار کرنا، کا اندازہ کرنا، کا تخمینہ لگانا۔ ہ / ھ ھ کو کچھ خیال کرنا، سمجھنا۔ عُدَّ ھ کو کچھ سمجھا جانا، خیال کیا جانا۔ عُدَّ ھ غلطی سے کچھ سمجھا جانا، ۔ عُدَّ ب مراد ہونا، معنی یہ ہونا کہ۔ عدّ الانفاس علیہ: کے سانس گننا، یعنی کی سخت نگرانی کرنا، پرکڑی نگاہ رکھنا، کی ہر حرکت کی نگہبانی کرنا۔ عد ھ علی. کو کے مفاد کے خلاف لکھنا۔ لایُعَدُّ: بے شمار، لاتعداد، ان گنت، عَدَّدَ ھ کو گننا، شمار کرنا، کو بہت بنانا، کو متعدد کرنا، بڑھانا، کو مرکب بنانا۔ عدّد المیّتَ: مرنے والے کی تعریف کرنا، کی خوبیاں یا اوصاف بیان کرنا۔ اَعَدَّ ہ / ھ ل کو کیلئے تیار کرنا۔ ـــ ھ ل کو کے لئے تیار کرنا، کو کے مطابق بنانا، کو کیلئے بنانا۔ اعدّ ھ: (رپورٹ) تیار کرنا۔ ـــ ھ: اپنا سبق تیار کرنا۔ اَعَدَّ عُدَّتہ ل: کیلئے تیاریاں کرنا۔ تعدّد: متعدد ہونا، گوناں گوں ہونا، مختلف ہونا۔ تعداد میں زیادہ ہونا۔ مرکب ہونا۔ اِعْتَدَّ ہ / ھ ھ کو کچھ سمجھنا، ـــ ب: سے حساب چکانا، پر بھروسہ کرنا۔ ـــ ھ ب ل کو کے حساب میں لکھنا، کو کی نیک نامی، شہرت میں لکھنا۔ ـــ ھ علی: کو کے مفاد کے خلاف لکھنا۔ ـــ علی ب: کی وجہ سے کسی کے خلاف احتجاج کرنا۔ ـــ ب: سے آراستہ ہونا، ـــ: عورت کا دوسری شادی سے قبل عدت میں ہونا۔ اِسْتَعَدَّ: تیار ہونا۔ ـــ ل: کیلئے تیار ہونا، آمادہ ہونا، مستعد ہونا، عُدَّۃ: تیاری۔ جمع عُدد: ساز وسامان، لباس، اوزار، آلہ، ہتھیار، وسیلہ، تدبیر، صیغہ، ترکیب، ایجاد، اختراع، (بادبان وغیرہ کے) رسے، سامان، بادبان، (گھوڑے کا) ساز و یراق، اخذ او اَعَدَّ عُدَّتہ ل: کے لئے تیاریاں کرنا۔ اخذ عُدّۃ الشیء: کیلئے تیاریاں کرنا۔ عِدّۃُ الساعة: چرخدار اور کمانی دار (کل) (Clock work) عِدّۃ: عدد، کئی (رجال عِدّۃٌ: بہت آدمی۔ عِدّۃ مرّات: کئی بار،) عدت مطلقہ اور بیوہ ہونے کے بعد عورت کے دوسری شادی سے پہلے مقررہ وقت کا انتظار (اسلامی قانون میں)، عَدَد جمع اعداد: نمبر، ہندسہ (صفر سے ۹ تک کا کوئی ہندسہ) صفر، مقدار، کمیت، تعداد، نمبر، شمارہ (اخبار وغیرہ کا) عدد خاص، خاص شمارہ، خاص عدد، خاص نمبر۔ عدد عدید: بڑی مقدار، بڑا، ہجوم۔ ھذا عدیدُ ذلک: یہ اس کے برابر ہے۔ عدّاد جمع عَدّادات: گننے والا یا شمار کرنیوالا، میٹر (جیسے بجلی گیس وغیرہ کا میٹر)۔ تعدادُ الانفس: مردم شماری (Census)۔ لاعِدادلہ: بے شمار، ان گنت، فی عِداد. کے درمیان میں، جیسے ھو فی عِدادھم: وہ ان میں سے شمار کیا جاتا ہے، وہ ان میں سے ایک ہے۔ اِعدادی: ابتدائی (Preparatory) شھادۃٌ اِعْدادیّۃ: ثانوی سکول کے چار سال مکمل کرنے پر دیا جانے والا سرٹیفکیٹ۔ تَعَدُّدُ الآلِھَۃِ: شرک۔ Polytheism۔ تعدد الزوجات: کثیر الازدواجی (Polygamy)۔ اِعْتِدادُب: پر اعتماد، بھروسہ، اعتبار۔ الاِسْتعداد ل: کے لئے تیار ہونا، آمادہ ہونا، مائل ہونا، کے قابل ہونا، پر قدرت رکھنا۔ استعدادی: ابتدائی Preparatory۔ معدود: قابل شمار، محدود تعداد میں، تھوڑا، چند، کچھ۔ مُعَدِّدۃ: کرایہ پر لی ہوئی، ماتم کرنے والی۔ مُعَدٌّ ل: کے لئے مقرر شدہ، ہو کر رہنے والا، کیلئے تیار، تیار کیا گیا، کے لئے آمادہ۔ مُعَدّات: ساز وسامان، گیئر، اوزار، ہتھیار۔ معدات حربیة: یا (عسکریہ)؛ جنگی سامان۔ معدات الحریق: آگ بجھانے کا سامان۔ متعدد الخلایا: متعدد خانوں والا۔ متعدد النواحی: گونا گوں، مختلف، بوقلموں متنوع، قسم قسم کا، مختلف قسموں کا۔ العَدَدِی: عدد کی طرف منسوب، جو چیز گنتی سے بیچی جائے۔ العدید جمع عَدائِد: عدکا اسم شمار تعداد کہتے ہیں: ما اکثرَ عدیدھم: ان کا شمار کس قدر کثیر ہے یا ان کی تعداد کس قدر زیادہ ہے۔ ھذہ اللدراھم عدیدُ ھذہ: یہ درہم اس کی مقدار میں ہیں یعنی اس کی قیمت کے برابر ہیں، شمار کیا ہوا۔ ـــ من القوم: جو شخص قوم میں شمار کیا جائے۔ العَدائد: تقسیم شدہ مال، میراث۔ ۔ العدیدۃ: عدید کا مونث، حصہ۔ ایام عدیدۃ جمع عدائد: چند دن، گنے چنے دن۔

۲۔ عَدَّدَ المالَ: زمانہ کے لئے ساز وسامان بنانا۔ اَعَدَّہٗ لِلأمرِ: کو کیلئے تیار کرنا، حاضر کرنا۔ اِسْتَعَدَّ للأمر: کیلئے تیار ہونا، العُدّۃ جمع عُدَد: تیاری، (کہتے ہیں۔ کونوا علی عُدّۃ: تیار رہو،) سامان جنگ مال وغیرہ، کہتے ہیں۔ اخذ للامر عُدّتہ: اس نے معاملہ کے لئے سامان تیار کرلیا۔ عُدّۃ الفرس: کاٹھی، زین۔ عدّۃ البنّاء والنجّار وغیرھما: معمار، بڑھئی وغیرہ کے اوزار۔ المُعِدّ (نا): پورے سامان والا۔

۳۔ عادَّ عِدادًا و مُعادّۃً: سے لڑائی میں مقابلہ کرنا۔ العِد جمع اَعداد: ہمسر، کہتے ہیں ھو عِدّک: وہ

تمہارا ہمسر ہے۔ العدید ہمسر۔ العدید جمع
عدائد ہمسر، ہم مثل۔ العَدائِد ہم مثل۔ (جمع)

۴۔ العُدَد چہرے کی پھنسیاں۔ العِدّ جمع اَعْداد پرانا کنواں۔ العِدَاد من القوس کمان کی آواز۔

عدر ا۔ عَدَرَ ـــ عَدْرًا و عُدْرَۃً جرأت کرنا، دلیری کرنا۔

۲۔ عدر ـ عَدَرًا و اَعْدَرَ المکانُ جگہ کا زیادہ پانی والا ہونا۔ ـــ المطرُ بارش کا بکثرت برسنا۔ العَدَر و العَدِر کثیر موسلا دھار بارش۔

۳۔ العَادِر جھوٹا، پھسلنے والا۔ العَدَّار ملاح۔

عدس ا۔ عدَس ـِ عَدْسًا ہٗ کی خدمت کرنا۔ ـــ المواشیَ مویشیوں کو چرانا۔

۲۔ عدس ـِ عَدَسَ الشئَ کو سخت روندنا۔ ـــ عَدَسًا و عَدَسانًا و عِدَاسًا و عُدُوسًا فی الارض زمین میں جانا، سفر کرنا کہتے ہیں۔ عدست بہ المَنِیَّۃُ اسے موت لے گئی۔ عادَسَ الرجُلُ ہمیشہ چلتا رہنا، نہ رکنا۔

۳۔ عَدِس (طب) پھنسیوں والا ہونا صفت۔ مَعْدُوس۔ العَدَس واحد عدسۃ (ن) مَسُور۔ عَدَسُ الماء (ن) دلدلوں اور جھیلوں میں تیرتے ہوئے اور بڑے بڑے رقبوں پر چھائے ہوئے پودے۔ العَدَسَۃ کیل، مہاسہ۔

۴۔ عدس خچر ہانکنے کی آواز۔ خچر کا نام۔ العَدَسَۃ العَدَسِیَّۃ (ف) لینس (Lens)، کیمروں، دوربینوں اور عینکوں میں استعمال ہونے والا شیشہ۔

○ عدس اسم جنس (واحد عدسۃ، مسور۔ عدسۃ جمع عدسات لینس (Lens)، محدب شیشہ، کلاں نما Magnifrying Glass مشاہدے کا لینس (Object lens)

عدف ا۔ عَدَفَ ـِ عَدْفًا و تَعَدَّفَ تھوڑا کھانا، کم کھانا، کہتے ہیں۔ ماعَدَفْتُ او ماتَعَدَّفْتُ الیوم یعنی آج تو میں نے تھوڑا سا بھی نہیں کھایا۔ چہ جائیکہ بہت سا کھاتا۔ العَدْف جمع عُدُف تھوڑا سا عطیہ، تھوڑا سا چارہ، کہتے ہیں۔ ماذقنا عَدْفًا و عَدَفًا و عُدافًا و عَدُوفَۃً یعنی ہم نے کھانے پینے کی کوئی چیز نہیں چکھی۔ العَدُوف تھوڑا سا چارہ، کہتے ہیں۔ ماذقنا عَدُوفًا ہم نے کھانے پینے کی کوئی چیز نہیں چکھی۔

۲۔ اِعْتَدَفَ الثوبَ کپڑے کا ٹکڑا لینا۔ العِدْفُ لوگوں کی ایک جماعت، رات کا ایک حصہ۔ العِدْفَۃ جمع عِدَف کسی چیز کا ایک ٹکڑا، لوگوں کی ایک جماعت۔ العَدَفَۃ جمع عَدَف زمین کے اندر درخت کی جڑ۔

العَدَف چیز کا ٹکڑا۔

عدق عَدَقَ ـِ عَدْقًا و عَدِقَ ـَ عَدَقًا و عَدَّقَ و اَعْدَقَ بیدہٗ کنویں یا تالاب کے کناروں میں کوئی چیز تلاش کرتے ہوئے ہاتھ ڈالنا۔ ـــ بظنِّہ اٹکل سے کام لیتے ہوئے کچھ تلاش کرنا۔ العَدَقَۃ و العَوْدَق و العَوْدَقَۃ جمع عَدَق ڈول کنویں سے نکالنے کے لئے استعمال کیا جانیوالا، تین شاخوں کا کانٹا۔

عدك عَدَكَ ـِ عَدْكًا الصوفَ اون کو دھننے کے لئے ڈنڈے سے مارنا۔

المِعْدَكۃ اون دُھننے کا ڈنڈا۔

عدل ا۔ عدَلَ ـِ عَدْلاً السهمَ و نحوہٗ تیر وغیرہ کو سیدھا کرنا۔ ـ فلاناً بفلان کو کے ساتھ یکساں درجہ پر رکھنا۔ ـــ فلاناً کا موازنہ کرنا۔ ـــ بربّہ شرک کرنا۔ عُدُولاً ہٗ فی المحمل کے ساتھ ڈولی میں سوار ہونا، کہتے ہیں۔ مایعدلك عندی شئٌ میرے نزدیک تمہارے جیسا کوئی نہیں۔ ـــ عَدْلًا و عَدالَۃً و عُدولۃً و مَعْدَلَۃً و مَعْدِلَۃً انصاف کرنا، صفت عادل جمع عُدُول۔ عَدُلَ ـُ عَدالَۃً عادل ہونا۔ عَدَلَ الشِعْرَ شعر کو درست وزن پر کرنا۔ ـــ المتاعَ سامان کو دو برابر حصوں میں کرنا، سامان کی دو گٹھڑیاں بنانا، کہتے ہیں شرب حتی عَدَّلَ اس نے اتنا پیا کہ پیٹ گٹھری کی طرح ہوگیا۔ عادَلَ عِدالاً و مُعادَلَۃً ہٗ کا موازنہ کرنا، کو ہم وزن کرنا۔ ـــ ہٗ فی المحمل کے ساتھ ڈولی میں سوار ہونا۔ ـــ بین الشیئین دونوں کو برابر درجہ دینا۔ جب دو باتیں پیش آئیں اور سمجھ میں نہ آئے تو کس کو اختیار کیا جائے تو کہتے ہیں عادل بین الامرین۔ اَعْدَلَ الشئَ کو سیدھا کرنا، ہموار کرنا۔ اِعْتَدَلَ سیدھا ہونا۔ دو حالتوں میں متوسط حال اختیار کرنا۔ العادِل (فا) جمع عُدُول مُشرک۔ العَدْل (مص) انصاف، عادل (کہتے ہیں۔ رَجُلٌ عَدْلٌ و امراۃٌ عَدْلٌ و عَدْلَۃٌ و رجال عَدْلٌ: عادل مرد یا عورت۔ رجُلانِ عَدْلانِ و رجال عُدُول: دو یا زیادہ عادل مرد۔) پیمانہ، جزاء، بدلہ، برابری، معاملات میں اعتدال، متوسط بات، استقامت۔ ـــ جمع اَعْدال: نظیر، مثل۔ العِدْل جمع عُدُول و اَعْدال: تغیر، مثل، قیمت (کہتے ہیں۔ خُذْ عِدْلَہٗ کذا و کذا: اس کی اتنی قیمت لے لو۔) گون۔ جانوروں کی پیٹھ پر ایک طرف کا بوجھ۔ العِدْلان: دونوں گونوں کی برابری۔ العَدِل: عادل، منصف۔ العَدِیْل جمع عُدَلاء: نظیر، مثل، ردیف۔ الاعتدال الربیعی موسم ربیع میں رات دن کا برابر ہونا۔ الاعتدال الخریفی موسم خریف میں رات دن کا برابر ہونا۔ نقطۃ الاعتدال الربیعی والخریفی (فلك): نقطہ اعتدال، اعتدال شب و روز (equinox) المعادلۃ (ع ج): مساوات (حساب میں) توازن۔ مُعَدَّلات البیت گھر کے کونے۔

۲۔ عدَل ـِ عَدْلاً الطریقُ: راستہ کا ٹیڑھا ہونا۔ ـ عَدْلاً و عُدُولاً عن الطریق: راستہ سے ہٹنا۔ ـ عُدولا الیہ کے پاس واپس آنا، سے رجوع کرنا۔ عَدِلَ ـ عَدَلاً ظلم و جور کرنا۔ عادَلَ عِدالاً و مُعادَلَۃً الشئُ ٹیڑھا ہونا۔ ـــ فی الامر معاملہ میں متردد ہونا۔ اِنعَدَلَ عن الطریق: راستے سے ہٹنا۔ العَدَال معاملات میں اعتدال، العِدَال: (عادل کا مصدر) کہتے ہیں۔ قطع العدال فی امرہ اس نے اپنے معاملہ کا پختہ ارادہ کرلیا۔ المَعْدِل و المَعْدُول پھرنے کی جگہ کہتے ہیں۔ مالہ مَعْدِل او مَعْدُولٌ عن کذا اس کے لئے فلاں بات سے پھرنے کی کوئی جگہ نہیں۔ اخذ مَعْدِل الباطِل اس نے باطل راہ اختیار کی۔

۳۔ عَدَّلَ الشاہِدَ گواہ کو قابل اعتبار قرار دینا: العَدَلَۃ و العُدَلَۃ: معتبر گواہ۔ بعض کے نزدیک عُدَلۃ واحد کیلئے اور العَدَلَۃ جمع کے لئے استعمال ہوتا ہے۔

○ عَدَلَ ـِ عَدْلاً و عَدَالَۃً: انصاف کرنا۔

○ عَدَلَ ـِ عُدُولاً عن الی سے کی طرف پھرنا سے کی طرف انحراف کرنا۔ عَدَلَ عن: سے روگردانی کرنا، کو ترک کرنا، سے بے تعلق یا لاعلمی ظاہر کرنا، کا انکار کرنا۔ عدل بہ عن: کو سے باز رکھنا، کو سے علیحدہ کرنا، کو سے دستبردار کرنا، عَادَلَ ہٗ/ ھ: کے برابر ہونا، ـــ ھ: جتنا ہونا۔ ـــ ھ: کے مقابل میں اپنا وزن رکھنا، سے زیادہ بھاری ہونا، سے زیادہ اہم ہونا۔ ـــ بین ـ و بین: دو شخصوں یا چیزوں کو برابر درجہ دینا۔ برابر سمجھنا۔ اَعْدَل ھ کو سیدھا کرنا، یا سیدھا رکھنا۔ تَعَدَّلَ تبدیل ہونا، میں ترمیم ہونا، ترمیم یا تبدیلی سے گزرنا۔ تَعادَلَ: متوازن ہونا، برابر ہونا۔ اِعْتَدَلَ: سیدھا ہونا، ہموار ہونا، متوازن ہونا، معتدل ہونا۔ عَدْلاً انصاف سے، از روئے انصاف۔ وزیر العدل وزیر انصاف۔ عَدْلِیُّ: عدالتی، قانونی، ججوں سے متعلق، قانونی کارروائی سے متعلق، فقیہانہ عِدْل: برابر، مترادف، مماثل، مساوی، جمع اَعْدَال و عُدُول بار برداری کے جانور پر لدے ہوئے وزن کے دو برابر نصف حصوں میں سے ایک، بوری، تھیلا، عدیل

برابر، مانند، مترادف، مماثل، مساوی، جمع عدائل۔ بہنوئی۔ عَدَالۃ: انصاف، غیر جانبرداری، دیانت داری، دیانت، ایمانداری، سلیقہ، شائستگی، معقولیت، مناسب کردار، قابل احترام ریکارڈ۔ وزیر العدلیّۃ: وزیر انصاف۔ اَعْدَلُ: زیادہ باقاعدہ، زیادہ یکساں، زیادہ متوازی، زیادہ منصفانہ، زیادہ انصاف پرور، تعدیل وزاری: کابینہ میں ردوبدل Cabinet Rashuffle تعادل الاصوات: ووٹوں کی یکساں تعداد۔ ٹائی ووٹ۔ (Tie vote) مُعَدَّل: اوسط، اوسط تعداد یا رقم، معدل السرعۃ: اوسط رفتار۔ بمُعَدَّل: بطور اوسط اوسطاً۔

عدم: عَدِم ۔ عُدْمًا و عَدَمًا المالَ: مال سے محروم ہونا، کو کھونا، گنوا دینا، کہتے ہیں۔ مایُعْدَمُنی ھذا الامر: یہ معاملہ میرے ذہن سے نہیں نکلتا۔ عَدُمَ ۔ عَدَامَۃً: بیوقوف ہونا۔ اَعْدَمَ اِعْدَامًا الرجل: محتاج ہونا صفت مُعْدِم و عَدِیم ۔ ہ الشیءَ: کو سے محروم کرنا۔ ۔ فلانًا: کو منع کرنا۔ اَعْدَمَنِی الشیءُ: میں نے چیز کو نہیں پایا۔ العُدْم و العُدُم: فقدان۔ العَدَم: فقدان، عدم وجود، العَدِم: محتاج، فقیر۔ العَدِیم جمع عُدَمَاء: فقیر، احمق، دیوانہ، غیر موجود کہتے ہیں ھو عدیمُ النظیر: اس جیسا کوئی نہیں۔ وہ بے مثل و بے نظیر ہے۔ المَعْدُوم (مع): غیر موجود۔ ــــ المُنْعَدِم (ع ح): صفر کے برابر۔

○ عَدِم ۔ عُدْمًا و عَدَمًا ہ: سے محروم ہونا، خالی ہونا، کا ضرورت مند ہونا، ناقص ہونا، کو نہ رکھنا۔ ہ، ہ کو کھونا، کی کمی محسوس کرنا۔ عُدِم: کم ہونا، مفقود ہونا، غیر حاضر ہونا، غیر موجود ہونا، مفقود ہونا، جاتا رہنا، غائب ہو جانا، نظروں سے اوجھل ہو جانا۔ اَعْدَم ہ ہ: کو سے محروم کرنا۔ کوئی چیز اس کے پاس نہ رہنے دینا، کو کسی چیز کے گنوانے یا اس کی کا باعث بننا۔ ۔ ہ، ہ کو برباد کرنا، تباہ کرنا، صفحۂ ہستی سے مٹا دینا۔ ــــ ہ کو قتل کرنا، کی گردن مارنا، کو پھانسی دینا۔ تَعْدَم: غریب ہونا، یا ہو جانا، اِنْعَدَم: عَدِم کے معنی میں۔ عَدَم: عدم وجود، احتیاج، حاجت ضرورت، کمی، غیر موجودگی، غیر حاضری، نقصان، غریبی، غربت، افلاس، مفلوک الحالی، محرومی، جمع اَعْدَام: عدم غیر اہم شخص، معدوم شی بے لطفی، معمولی سی چیز۔ عدم الاھتمام: بے توجہی بے پروائی، بے رخی، بے اعتنائی۔ عدم الاختصاص: بے اختیاری۔ عدم الوجود: عدم وجود، نیستی، عَدَمی: ہر مروجہ نظام کا مخالف (nihilist)۔ عَدَمِیّۃ: عدم وجود، معاشرہ میں ہر قسم کے منظم نظام حکومت کے قیام کی مخالفت (Nihilism)۔ عدیم الحیاۃ: بے جان، عدیم النظیر: بے مثال، بینظیر، فقید المثال، منفرد۔ اِعْدَام: پھانسی دینا۔ الحکم بالاعدام: پھانسی کا حکم یا فیصلہ۔ اعدامیۃ: عقال کے بغیر سر پر رکھنے کی چادر (سوگ کی علامت کے طور پر)

عَادِم جمع عَوَادِم: غیر موجود، مفقود، ناقابل بحالی، ناقابل اصلاح، ردی (مرکب الفاظ میں) جمع عوادم: ردی، فضلہ، ردی اشیاء، المیاہ العادمۃ: گندے نالے کا پانی، عوادم الاقطان: اس سوت کا گودڑ cotton waste۔ انبوبۃ العوادم: بچی کھچی بھاپ وغیرہ نکالنے کا پائپ۔ Exhaust pipe جو کاروں اور دوسری گاڑیوں میں استعمال کیا جاتا ہے۔

عدن ا۔ عَدَن ۔ ِ عَدْنًا و عُدُونًا بالمکان: کسی جگہ پر اقامت کرنا۔ رہائش کرنا ــــ البلدَ: کسی ملک کو وطن بنانا۔ ــــ ِ عَدْنًا الحجرَ: پتھر اکھاڑنا۔ عَدَّن الارضَ بالمِعْدَن: زمین سے معدنیات نکالنا۔ العَدْن: عَدَن کا مصدر۔ جنّۃُ عَدْن: وہ جگہ جہاں اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم کو رکھا۔ جناتُ عدن: ہمیشہ رہنے کی جنتیں۔ عَدَن: یمن میں ایک شہر کا نام۔ العَدَنی: عدن سے منسوب، عمدہ اخلاق والا۔ المَعْدِن جمع مَعَادِن: ہر چیز کا منبع۔ (فلانٌ معدِنُ الخیر: فلاں بھلائی کا منبع ہے) سونے، چاندی، لوہے وغیرہ کی کان۔ المِعْدَن: ہتھوڑا یا وہ اوزار جس سے پتھر نکالے اور توڑے جاتے ہیں۔ المُعَدِّن (فا): کان کن، سونا چاندی نکالنے والا۔ التعدین: دھاتوں اور دیگر معدنیات نکالنے ان کو صاف کرنے اور ان کو کام میں لانے کا علم، کان کنی کی صنعت۔

۲۔ عَدَن ــ ِ عَدْنًا الارضَ: زمین میں کھاد ڈالنا۔ عَدَّن الارضَ: زمین میں کھاد ڈالنا۔

۳۔ عَدَّن الشاربُ: پینے والے کا سیر ہونا۔

۴۔ العَدَان: سمندر کا ساحل، دریا کا کنارا۔ العَدَانۃ جمع عَدَانات: گروہ، کہتے ہیں۔ اتانا عَدَاناتٌ: ہمارے پاس لوگوں کے گروہ آئے۔ العَدِینَۃ: ڈول کا پیوند۔ العَیْدانۃ جمع عَیْدان: کھجور کا لمبا درخت۔

○ عَدْن: عَدْن: بہشت، جنت۔ عَدَن: جنوبی عرب میں ایک شہر کا نام، مَعْدِن جمع مَعَادِن: کان، کان میں کچی دھات کی پرت، دھات، معدنی چیز، معدنیات، دفینہ (Treasure trove)، خوشحالی، (مجازی): (جائے) اصل، سرچشمہ، منبع۔ علم المعادن: معدنیات کا علم، مُتحف معدنی: کی اصلیت کی گہرائی میں جانا۔ معدنیات: علم معدنیات۔ ماء معدنی: معدنی پانی، سوڈا بوتل، مُعَدِّن: کان کن۔ عَدْنان: شمالی عربوں کا روایتی بزرگ۔

عدا ا۔ عدا ــ ُ عَدْوًا و عَدَوَانًا و عُدُوًّا و تَعْدَاءً و عَدًا: دوڑنا ــ عَدْوًا و عُدُوانًا علیہ: پر حملہ کرنا۔ عَادَی عِدَاءً و مُعَادَاۃً بین الصَّیْدَین: ایک دوڑ میں دو شکار مارنا۔ اَعْدَی الرجلَ: کو دوڑنے پر اکسانا۔ تَعَادَی القومُ: ایک دوسرے سے دوڑ میں مقابلہ کرنا۔ ــ ت النوائبُ: مصیبیں پے در پے ہوئیں۔ اِسْتَعْدَی الفرسَ: گھوڑے کو دوڑانا۔ العَادِیَۃ جمع عَوَادٍ: جنگ کے لئے تیار جماعت حملہ آور گھوڑے سوار۔ العَدَاء و العِدَاء: ایک دفعہ کی دوڑ۔ کہتے ہیں۔ عَدَاالفرسُ عِدَاءً او عَدَاءً و اِحِدًا: گھوڑے نے ایک دوڑ لگائی۔ العَدَّاء: تیز دوڑنے والا۔ اچھا دوڑنے والا۔ العَدْوَۃ: ایک مرتبہ کی دوڑ۔ العَدَوان: تیز دوڑنے والا۔ العَدِیّ: جنگ کے لئے تیار گروہ۔

۲۔ عَدَا ــ ُ عَدْوًا و عُدُوانًا فلانًا عن الامر: کو معاملہ سے باز رکھنا، کہتے ہیں۔ ما عدا ممّا بدا: تمہاری طرف سے جو کچھ ظاہر ہوا اس کے بعد تمہیں مجھ سے کس بات نے دور کیا۔ ــ الامرَ و عن الامر: کو چھوڑ دینا۔ کہتے ہیں عدا طورَہُ او قَدْرَہُ: اس نے اپنے مرتبہ سے تجاوز کیا۔ ــــ عَدْوًا و عُدُوًّا و عَدَاءً و عُدْوانًا و عِدْوانًا و عُدْوَی علیہ: پر ظلم کرنا، سے زیادتی کرنا۔ عَدَا، ما مصدریہ کے ساتھ یا اس کے بغیر کلمہ استثناء ہے اور تمام احکام میں خلا کی مانند ہے۔ کہتے ہیں جاءَ القومُ عدا زیدًا و عدا زیدٍ: نصب و جر کے ساتھ اور ماعدا زیدًا صرف نصب کے ساتھ آتا ہے۔ (زید کے سوا سب لوگ آئے) عَدِیَ ــ عَدًا لہ ن: سے بغض رکھنا۔ عُدِیَ علی فلان: پر ظلم کیا گیا، کا مال چوری کیا گیا۔ عَدَّی الشیءَ: کو نافذ کرنا، کو جائز قرار دینا۔ ــــ عن الامر: کو چھوڑ دینا، (کہتے ہیں۔ عَدِّ عما تری: سے اپنی نگاہ ہٹا لے۔) ــ فلانًا عن الامر: کو معاملہ سے باز رکھنا۔ الفعلَ: فعل لازم کو متعدی بنانا۔ عَادَی عِدَاءً و مُعَادَاۃً الشیءَ: کو دور کرنا۔ فلانًا: سے جھگڑنا، کا دشمن ہو جانا اَعْدَی الامرَ: معاملہ کی جانب دوسرے سے آگے بڑھنا۔ ــ علیہ: پر ظلم کرنا۔ ــ فی کلامہ: گفتگو میں (کسی کے ساتھ) زیادتی کرنا۔ ــ ہُ شرًّا: کو نقصان پہنچانا۔ ــ ہُ من عِلَّۃ او خُلُق: کو اپنی جیسی بیماری لگا دینا یا اپنی جیسی طبیعت کا عادی بنا دینا، کہتے

ہیں۔ قرینُ السوء یُعدی قرینَہ: بُرا ساتھی ہم نشین کو برا بنا دیتا ہے۔ تَعَدَی الشیَٔ: سے تجاوز کرنا۔ ــ الشیَٔ الی آخر: ایک سے دوسری چیز تک جانا۔ تعَدّی الفعلُ: فعل کا متعدی ہونا۔ ـــ علیہ: پر ظلم کرنا۔ تعادی الرجُلُ: دور ہونا۔ ـــ المکانُ: جگہ کا ناہموار ہونا۔ ــ القومُ: ایک دوسرے سے دشمنی کرنا، کہتے ہیں کہ تَعَادَی القومُ اس وقت کہا جاتا ہے جب ایک جیسی بیماری ایک کے بعد دوسرے کو لگ جائے۔ ـــ مابینھم: کے درمیان اختلاف ہونا فساد ہونا۔ اِعْتَدَی الحقَّ و عن الحقِّ و فوقَ الحقِّ: حق سے تجاوز کرنا، گویا معنی یہ ہے کہ حق سے گزر کر ظلم کرنے لگنا۔ ـــ علی فلان: پر ظلم کرنا۔ العَادِی (فا) جمع عُدَاۃ ظالم، حد سے بڑھنے والا، دشمن، چورا، اُچکنے والا، شیر، عَادِی العوادِی: ایسے سخت ترین کام جو دوسرے کاموں سے باز رکھیں۔ العَادِیۃ جمع عَوادٍ: عادی کا مونث، دوری، بُعد مشغولیت، سخت غصہ، غضب، طیش، عَادِیۃُ السمّ: زہر کا ضرر کہتے ہیں۔ رفعتُ عنك عَادِیۃَ فلان: میں نے تجھ سے فلاں کا ظلم اور شر دور کر دیا۔ عَوادِی الدھر: زمانے کے موانع و گردشیں کہتے ہیں۔ صَرَفَتہُ عن کذا عوادٍ: موانع نے اس کو ایسے ایسے کاموں سے روک دیا۔ العَدَاء (مص): مشغولیت۔ دوری۔ العداوۃ: دشمنی، دوری، العَدُوّ جمع اعداء و جج أعادٍ: دشمن۔ العُدْوۃ: دور جگہ، العُدَوَاء: دوری۔ مشغولیت۔ عُدَوَاءُ الشوق: شوق کی تکلیفیں العدواءُ الشغل: کام کے موانع، کہتے ہیں۔ طالت عُدَوَاؤُھم: ان کا افتراق اور دوری بڑھ گئی۔ العُدْوان: خالص ظلم، کہتے ہیں۔ لاعُدوان علیّ: میرے اوپر کوئی روک نہیں۔ العَدْوَی: فساد، خرابی، (طب) متعدی مرض۔ مرض کی بیمار سے صحت مند میں منتقلی، العِدَی: دور ہونے والے، پردیسی لوگ۔ جمع عَدُوّ: دشمن (جمع)۔ العُدَی عدو کا اسم جمع ہے۔ المَعْدَی: گزرگاہ کہتے ہیں۔ مالی عن فلان مَعْدًی: میرے لئے فلاں شخص سے گزر کر دوسرے تک جانے کے لئے کوئی جگہ نہیں ہے۔ المَعْدِیّ مظلوم۔

۳۔ أعدی فلانًا علی فلان: فلاں کی فلاں کے خلاف مدد کرنا، اور تقویت دینا۔ اِستَعْدَی الرَّجلَ: سے مدد طلب کرنا۔

۴۔ عَدَاءُ الوادی: وادی کا درمیان۔ العِدَاء و العِدُو: چھوٹا پتھر جس سے کچھ چھپایا جائے۔ العُدْوۃ و العَدْوۃ و العِدْوۃ: جمع عِداء و عَدَوات: بلند جگہ، وادی کا کنارہ اور جانب، العُدَوَاء: خشک اور سخت زمین۔ العِدَی: وادی کا کنارہ، چھوٹا پتھر جس سے کچھ چھپایا جائے۔ و العَدَی جمع أعْدَاء: کنارہ، جانب۔ العُدَی: بلند جگہیں۔ عَدِیّ قبیلہ۔

○ عدا ـ عَدْوًا: دوڑنا۔ ـ ہ/ ہ او عن: کے پاس سے گزرنا، کو ترک کرنا، چھوڑنا۔ ـ ہ: کو چھوڑ جانا، سے بچ کر نکل جانا، کنی کترانا، کو چھوڑ دینا۔ ـ ہ ب: سے کسی کا ناک میں دم نہ کرنا۔ کو سے مستثنی کرنا۔ ـ ہ: کے پار جانا، کو عبور کرنا۔ میں سے ہو کر گزرنا، کی حد سے بڑھنا، کی حد سے تجاوز کرنا، سے ماوراء ہونا، سے بلند تر ہونا، ـ الی: کو چھوت لگانا۔ عدا ـ عَدْوًا و عُدُوًّا و عَدَاءً و عُدْوَانًا و عِدْوَانًا علی: کیخلاف جارحانہ، معاندانہ، کارروائی میں مشغول ہونا، پر جارحیت کرنا، کے خلاف معاندانہ اور مخالف کاروائی کرنا۔ پر ظلم کرنا، سے ناانصافی کرنا۔ پر حملہ کرنا۔ عدا عَدْوًا ہ عن: کے لئے کسی کام میں روڑا اٹکانا، رکاوٹ ڈالنا، کو سے روکنا، کسی کام میں کی راہ میں حائل ہونا، کو سے روکنا، باز رکھنا۔ طَوْرَہٗ: اپنی حدود سے ماوراء اور بلند تر ہونا۔ لایعدو ان یفعلہ: کچھ کرنے میں ناکام نہ ہونا، کو لازماً کرنا۔ لایعدو ان یکون: یہ اس سے زیادہ نہیں، یہ صرف ...... ہے۔ عَدَّی: پار کروانا، حد سے بڑھنا، سے بڑھنا یا ماوراء اور بلند تر ہونا۔ ـ ہ: کو دریا کے پار لے جانا۔ ـ ہ: فعل لازم کو متعدی بنانا۔ ـ ہ/ ہ یا عن: کو چھوڑ دینا، ترک کر دینا۔ ـ ہ: پار کرنا (جیسے دریا) عاداہ: کو دشمن سمجھنا، سے دشمن جیسا سلوک کرنا، کے بارے میں دشمنی ظاہر کرنا، کے خلاف جنگ کرنا، سے دشمنی کرنا، کیخلاف معاندانہ کارروائی کرنا۔ ـ ہ/ ہ کا توڑ کرنا، دفعیہ کرنا، کی مخالفت کرنا۔ ـ ہ: کی خلاف ورزی کرنا، کو توڑنا، کیخلاف کرنا۔ اَعْدَی ہ من: کو کسی بیماری کی چھوت لگانا، کو کوئی بیماری منتقل کرنا۔ تَعَدَّی ہ: کو پار کرنا، کے پار جانا، کی حد سے بڑھنا، کو قطع کرنا، میں سے ہو کر گزرنا، سے بڑھنا، تجاوز کرنا، سے بلند تر ہونا، سے ماوراء ہونا، سے بازی لیجانا، پر سبقت لیجانا۔ ـ ہ الی: سے بڑھ کر پر متوجہ ہونا، تک محدود نہ رہنا بلکہ کسی اور چیز کو بھی شامل کر لینا، کو تک بڑھانا۔ ـ ہ: سے آگے نکل جانا، کو پیچھے چھوڑ جانا۔ ـ ہ: کو زیر کرنا، پر قابو پانا، پر غلبہ پانا، کو دور کرنا (جیسے بحران پر قابو پانا یا اسے دور کرنا)۔ ـ الی: تک منتقل ہونا، پھیل جانا۔ ـ ہ (قانون وغیرہ) کی خلاف ورزی کرنا، قانون توڑنا قانون کی حد سے بڑھنا، ـ علی: کے خلاف، بہیمانہ اور معاندانہ کارروائی میں مشغول ہونا، پر جارحیت کرنا، کے خلاف ناانصافی سے کام لینا، پر حملہ کرنا، پر خواہ مخواہ وقت ضائع کرنا، تجاوز کرنا، تعدی علیہ بالضرب: سے ہاتھا پائی پر اتر آنا، کو ہتھیانا، پر اپنا قبضہ جمانا۔ تَعَادَی: باہم دشمنی دل میں رکھنا، ایک دوسرے کے خلاف ہونا، دشمن ہونا۔ اِنْعَدَی ب: کی بیماری لگ جانا۔ ـ من: سے متعدی مرض لینا۔ اِعْتَدَی ہ: کو پار کرنا، کے پار جانا، کی حد سے بڑھنا، سے ماوراء ہونا، سے بلند تر ہونا، سے بڑھ جانا، پر سبقت لیجانا، سے آگے نکل جانا۔ ـ علی: کے خلاف اخلاق سوز، شرمناک، توہین آمیز، غیر قانونی اور بہیمانہ عمل کرنا، کے خلاف جارحانہ، بہیمانہ اور معاندانہ کارروائی میں مشغول ہونا، کے خلاف جارحیت کرنا، معاندانہ کارروائی کرنا، سے ناانصافی کرنا۔ ـ علی: (عورت کی) عصمت دری کرنا، ـ علی: پر حملہ کرنا، پر تجاوز کرنا۔ ـ علی: پر قاتلانہ حملہ کرنا، استعدی ہ علی: سے کے خلاف مدد کی اپیل کرنا، کو کے خلاف اکسانا بڑھکانا۔ ماعدا یا فیماعدا: کے سوائے، کے سواء فیما عدا ذلك: بھی، کے علاوہ، مزید برآں، عَدْو: دوڑنا، دوڑ کا مقابلہ۔ عُدْوَۃ: پہلو، وادی کا نشیب، دریا کا کنارہ، یا پشتہ یا بند، ساحل۔ عَدُوّ جمع أعْدَاء و عِدًی و عُدًی و عُدَاۃ و أعَادٍ م عَدُوَّۃ: دشمن عدو لَدُود (لُدّ، اَلَدّ) حریف، دشمن، بڑا دشمن، عَدُوَّۃ عَدُوّ کا مونث ـ عَدِی: جارحیت پسند، عَدَاء: دشمنی، نفرت، سخت دشمنی، جارحیت، عَدَائِی: معاندانہ، مخالفانہ، جارحانہ۔ عَدَّاء: دوڑنے والا، دوڑ میں مقابلہ کرنے والا۔ أعْدَی الأعْدَاء: بدترین دشمن۔ عَدْوَی: وبائی مرض، متعدی مرض، چھوت، عُدْوَی: جارحانہ کارروائی۔ عَدَاوۃ جمع عداوات: دشمنی، نفرت، سخت دشمنی اور نفرت۔ عُدَوَاء: رکاوٹ، مزاحمت، تکلیف، تکلیف دہ شخص، کام یا چیز، شکست، ہزیمت۔ ذو عُدَوَاء: ناہموار، کھردرا، مخالف ناموافق، نامساعد، پریشان کن، تکلیف دہ، عُدْوَان: دشمنی، نفرت، مخالفت، معاندانہ کارروائی، جارحیت۔ مَعْدًی: بچنے کا ذریعہ، نجات، چھٹکارا، احتراز، گریز، نکلنے کا راستہ، لامعدی عنہ: اٹل، ناگزیر، ہو کر رہنے والا۔ مَعْدِیَۃ جمع مَعَادٍ: گھاٹ، گھاٹ کی کشتی تعدیۃ: گھاٹ کی کشتی میں جانا یا لیجانا، پار جانے لیجانے کی کشتی یا کشتیاں۔ فعل کو متعدی بنانا۔ تَعَدٍّ: پار کرنا، حد سے بڑھنا، بڑھنا، ماوراء یا بلند تر ہونا، کار وغیرہ کا آگے نکلنا جمع تَعَدِّیات: خلاف

ورزی، قانون شکنی۔ ۔۔ علی: پر تجاوز، قانون کی خلاف ورزی، ہرجانے کی عدم ادائیگی کا جرم، حملہ، جارحیت اِعْتِداء جمع اِعتداء ات علی: پر حملہ، پر قاتلانہ حملہ، پر مجرمانہ حملہ، کی شرمناک بے حرمتی، کے خلاف جارحیت۔ معاهدة (اتفاق) عدم الاعتداء: عدم جارحیت کا معاہدہ، عادٍ جمع عَوادٍ: جارح، حملہ کرنے والا جمع۔ عُداۃ: دشمن عَوادِیُ الوحوش: درندے، عَادِیَۃ جمع عَادِیات و عَوادٍ: ظلم، جرم، انتہائی ظلم، آفت، مصیبت، ادبار، بدقسمتی، بدنصیبی، بدبختی، شکست، رکاوٹ، جمع عادیات و عواد: نشیب و فراز، عَدَتْ علیهم عواد: تقدیر نے انہیں بہت چرکے لگائے، انکے برے دن آگئے۔ مُعادٍ: معاند، مخالف، دشمن، خطرناک، مخالفانہ، معاندانہ، مُعْدٍ متعدی، چھوت والی وبائی، أَمْراضٌ مُعْدِیة متعدی چھوت والی بیماریاں۔ مُتَعَدٍّ فعل متعدی، جارح، حملہ آور۔ مُعْتَدٍ جمع: مُعْتَدُون: حملہ کرنیوالا، حملہ آور، جارح، جارحیت پسند۔

عدب: ۱۔ عَذَبَ ـِ عَذْبًا: پیاس کی شدت سے کھانا کھانا چھوڑ دینا صفت عَذُوب و عَاذِب ۔ ہٗ: کو روکنا۔ ـــ عنه: سے باز رہنا۔ عَذَّبَ ہٗ: کو عذاب دینا۔ تکلیف دینا، ایذا دینا۔ ـــ ہٗ عن الشئ: کو سے منع کرنا، روکنا۔ ـــ الشئَ: کو روک لینا۔ اَعْذَبَ عنه: سے باز رہنا۔ ـــ ہ عن الامر: کو سے منع کرنا۔ کہتے ہیں۔ أَعْذِب نفسك عن كذا: اپنے آپ کو اس سے روکو۔ استعذب عن كذا: سے باز رہنا۔ العاذِب من الدوابّ جمع عُذُوب: وہ جانور جو کھڑا ہو اور کھاتا پیتا نہ ہو۔ العَذاب جمع أَعْذِبَة: ہر وہ شے جو انسان کیلئے باعث مشقت ہو اور اسے اپنی مراد سے باز رکھے۔ العَذُوب من الدوابّ: پیاس کی شدت کی وجہ سے چارہ ترک کر دینے والا جانور۔

۲۔ عَذَبَ ـِ عَذْبًا و عَذَّبَ السوطَ: کوڑے میں پھندا لگانا۔ اِعْتَذَبَ: عمامے کے دو شملے لٹکانا۔ العَذَب واحد عَذَبَة: کوڑے کے تسمے، ترازو کی زبان، درخت کی شاخیں، ہر شے کے اطراف، عمامہ کا شملہ۔

۳۔ عَذِبَ ـــ عَذَبًا الماءُ: پانی کا کائی دار ہونا صفت عَذِب۔ أَعْذَبَ الماءَ: پانی سے کائی اور تنکے نکال پھینکنا۔ العَذَب (مص) واحد عَذَبَة: تنکا۔ العَذَبَة جمع عَذَبات: تنکا۔ العُذْبَة و العِذْبَة: کائی۔

۴۔ عَذُبَ ـُ عُذُوبَةً و اِعْذَوْذَبَ الشرابُ: میٹھا اور خوشگوار ہونا۔ أَعْذَبَ: میٹھے پانی پر پہنچنا۔ ـــ القومَ: قوم کا میٹھے پانی والا ہونا۔ ـــ اللّٰهُ الماءَ: اللہ تعالیٰ کا پانی کو میٹھا کرنا۔ اِسْتَعْذَبَ: میٹھا اور خوشگوار پانی طلب کرنا یا پینا۔ کہتے ہیں۔ خَرَجَ یستعذب الماءَ: میٹھا پانی لانے کیلئے جانا۔ ـــ الشئَ: کو میٹھا اور خوشگوار پانا۔ العَذْبُ: خوشگوار پانی اور کھانا۔ ماءٌ عَذْبٌ: میٹھا پانی۔

۵۔ العاذِب جمع عُذُوب و العَذُوب: وہ شخص جس کے اور آسمان کے درمیان کوئی چیز حائل نہ ہو۔

○ میاه عَذْبة: تازہ پانی۔ عَذْبُ الحدیث: دلچسپ، ملنسار یا ساتھی بننے کے لائق، خوبرو، عَذاب جمع عَذابات و أَعْذِبَة: تکلیف، ایذاء، اذیت، درد و کرب، سزا، تادیب، سرزنش، گوشمالی، عُذُوبة مٹھاس۔ اَعْذَب: زیادہ میٹھا، زیادہ خوشگوار، زیادہ عمدہ عذج: عَذَجَ ـِ عَذْجًا الماءَ: پانی پینا۔ ـــ فلانًا: کو گالی دینا۔ المِعْذَج: عزت مند، بداخلاق، بہت ملامت کرنے والا۔

عذر: ۱۔ عَذَرَ ـِ عُذْرًا و عُذُرًا و عُذْرَی و مَعْذُرَةً و مَعْذِرَةً ہٗ علی او فی ماصنع: کو پر معاف کرنا، کو بری الذمہ قرار دینا، کا عذر قبول کرنا، عَذَّرَ: عذر ثابت نہ ہونا۔ ـــ ہٗ: سے عذر کرنے میں مبالغہ کرنا۔ عاذَرَ مُعاذَرَةً: کا عذر ثابت نہ ہونا۔ اَعْذَرَه فی او علی ماصنع: کو پر معاف کرنا، کو الزام سے بری کرنا۔ ـــ الرجلُ: عذر ظاہر کرنا۔ ـــ من نفسه: ایسا کام کرنا جس پر اس کو معاف کیا جا سکے ضرب المثل ہے: أَعْذَرَ من أَنْذَرَ: جس نے تمہیں کسی ایسی مصیبت سے خبردار کیا ہو جو تم پر آنے والی ہو تو وہ آپ کے نزدیک معذور ہو گیا، انصاف کرنا۔ تَعَذَّرَ الرجلُ: خود کو بے گناہ ثابت کرنا۔ ـــ فلانٌ من الذَنْب: کی ذمہ داری سے انکار کرنا۔ اِعْتَذَرَ عن و من فعله: سے معذوری ظاہر کرنا۔ عن فلان: کا عذر قبول کرنے کی درخواست کرنا۔ ـــ الرجلُ: معذور ہونا، قابل معافی ہونا۔ ـــ الیه: کو عذر پیش کرنا۔ اِسْتَعْذَرَ الیه: کو عذر پیش کرنا۔ العُذْر جمع أَعْذار: عذر، معذرت، اعتذار، العِذْرَة ج عِذَر، العُذْرَی: عذر، معذرت، اعتذار۔ العَذِیر جمع عُذُر م عَذِیرَة: معذرت کرنے والا، عذر خواہ۔ المَعْذَرَة و المَعْذُرَة و المَعْذِرَة جمع مَعاذِر و المِعْذار جمع مَعاذِیر: عذر، معذرت، اعتذار۔

۲۔ عَذَرَ ـِ عَذْرًا و عُذْرًا الفرسَ بالعِذار: گھوڑے کے پوزی لگانا، گھوڑے کو لگام دینا۔ عَذَّرَ الغلامُ: لڑکے کے رخسارہ پر سبزہ اگنا، لڑکے کی مسیں بھیگنا۔ اَعْذَر الفرسَ: گھوڑے کے پوزی لگانا، گھوڑے کو لگام دینا۔ العاذُور جمع عَواذِیر: علامت، العِذار جمع عُذُر: پوزی، رخسارے پر کان کے مقابل بال رخسار، حیا، کہتے ہیں۔ خَلَعَ عِذارَهُ و هو خلیع العِذار: اس نے شرم و حیا اتار پھینکی ہے۔ لوی عذاره عنه: اس نے اس کی نافرمانی کی۔ ـــ من النصل: تیر کے پھل کی دونوں طرف کی دھار۔ العُذْرَة: دوڑنے والی گھوڑے کو نظر لگنے سے بچانے کے لئے اس کی پیشانی پر باندھا جانے والا نشان۔ بالوں کا گچھا، گھوڑے کی گردن کے بال، پیشانی۔

۳۔ عَذَرَ ـُ عَذْرًا و عُذْرًا الصبیَّ العاذورُ: بچے کو گلے کی تکلیف ہونا۔ عُذِرَ الصبیُّ: بچہ کو گلے کا درد ہونا۔ اَعْذَرَہٗ فی ظهره: کو مار کر بدھی ڈال دینا، کہتے ہیں۔ ضَرَبَہٗ حتّی اَعْذَرَ مَتْنَهٗ: اس نے اُسے اتنا مارا کہ پیٹھ پر زخم کے نشان ڈال دیئے۔ ـــ بفلان: پر زخم کا نشان چھوڑنا، کہتے ہیں۔ ضُرِبَ فلانٌ فأُعْذِرَ: کو مارتے مارتے ہلاکت کے قریب پہنچا دیا گیا۔ العاذِر (فا): زخم کا نشان، العاذُور جمع عَواذِیر و العُذْرَة جمع عُذَر (طب): حلق کی بیماری۔ العَذِیرة: زخم کا نشان۔

۴۔ عَذَرَ ـِ عَذْرًا و أَعْذَرَ الغلامَ: لڑکے کی ختنہ کرنا۔ العِذار: ختنہ یا تمیز کا کھانا۔ العُذْرَة جمع عُذَر: ختنہ کی کھال، الاعذار (مص): خوشی کے موقع پر پکایا جانے والا کھانا۔ العَذِیرَة: کسی نئی چیز سے استفادہ پر دیا جانے والا کھانا۔

۵۔ عَذِرَ ـَ عَذَرًا و عُذُرًا: کے گناہوں کا زیادہ ہونا۔ اَعْذَرَ: کے گناہوں کا زیادہ ہونا۔

۶۔ عَذَّرَ فی الامر: کوشش کے بعد کسی معاملہ میں کوتاہی کرنا۔ أَعْذَرَ فی الامر: کسی معاملہ میں کوتاہی کرنا اور کوشش نہ کرنے کے باوجود کوشش والا سمجھنا۔ تَعَذَّرَ عن الامر: سے پیچھے ہٹنا۔ ـــ علیه الامرُ: پر دشوار ہونا، باز رہنا۔ العُذْرَة: بکارت، خواہش، العُذْرِی: پاک دامن۔ العَذْراء جمع العَذاری و العَذارَی و العَذْراوات: باکرہ۔ درناسفتہ، حضرت مریمؑ کا لقب۔

۷۔ عَذَّرَ الدارَ: گھر کے نشانات مٹانا۔ تَعَذَّرَ و اِعْتَذَرَ الرسمُ: نشان کا مٹ جانا۔

۸۔ أَعْذَرَتِ الدارُ: گھر کا بہت پلید ہونا۔ تَعَذَّرَ الشئُ: پلیدگی سے لتھڑ جانا۔

العاذِرة: پاخانہ، العَذِرَة جمع عَذِرات: پاخانہ، کھانے کا ردی حصہ مکان کا سامنے کا حصہ۔

۹۔ تَعَذَّرَ: فرار ہو جانا، بھاگ جانا۔

۱۰۔ العَدُ جمع أَعُدَار غلبہ، کامیابی، جنگ کے موقع پر کہا جاتا ہے (لِمَنِ العُذَرُ) کس کے لئے غلبہ ہے؟ (کون غالب ہوا) کہتے ہیں۔ ھو ابو عُذرِ ھذا الکلام: وہ اس کلام میں پہلا بولنے والا ہے۔ العُذرۃ جمع عُذر ایک ستارہ کا نام ہے جس کے نکلنے سے گرمی بڑھ جاتی ہے۔ العذیر جمع عُذُر و عذیرۃ۔ مددگار۔

⭘ عذر ۔ عُذرًا و مَعذِرَۃً کو معاف کرنا، کو جرم سے بری کرنا۔ ۔ ہ فی / عن کو اس کا کوئی فعل معاف کر دینا۔ لم یعذر بی وہ مجھے کوئی معذرتیں پیش نہیں کرنے دیتا تھا، وہ کسی سوال کا ''نہ'' میں جواب قبول نہ کرتا تھا۔ واصرار کرتا رہا۔ عَذر ۔ عَذرَہ کی ختنہ کرنا۔ أعذر بمعنی عَذر نیز عذر رکھنا۔ أَعْذَرَ مَنْ أَنْذَرَ جو وارننگ دے وہ قابل معافی ہے۔ تَعَذَّرَ علی پر مشکل ہونا، ناممکن ہونا، ناقابل عمل ہونا، اِعتذر الی ... من سے کیلئے معذوری ظاہر کرنا، سے کیلئے معذرت کرنا، عذر خواہی کرنا۔ ۔ ب کچھ بطور عذر پیش کرنا۔ عن / من کیلئے، عذر پیش کرنا (یا کے دفاع میں۔) اِستَعذَر معذرت طلب کرنا۔ معذرت پیش کرنا۔ عُذر جمع أعذار عذر معذرت اعتذار ابو عُذر: کا ذمہ دار، کیلئے جواب دہ۔ ھو ابو عُذر ھذا التطور وہ اس ترقی کا موجد یا مخترع ہے۔ عُذرۃ پاکدامنی، عصمت، عفت، پاکیزگی۔ ایک عرب قبیلہ کا نام عذری۔ عذرہ قبیلہ سے متعلق الھوی العُذری پاک محبت (Platonic love)۔ عِذار جمع عُذر رخسار، روئیں، رخساروں پر سبزہ کا آغاز۔ گھوڑے کے گالوں پر کی پوری خلع عِذارہ پابندی اتار پھینکنا، شرم وحیا کے سب جھوٹے وعدے ترک کر دینا۔ خالع العِذار جسے کوئی روک ٹوک نہ ہو، بے قابو، آوارہ اوباش، بلا پابندی۔ فتاۃٌ عَذراء کنواری لڑکی، دوشیزہ، ناکتخدا عورت۔ تعذّر دشواری، مشکل، ناممکن بات، امر محال، ناقابل عمل ہونا، ناممکن ہونا، مُتعذِّر مشکل، ناممکن، ناقابل عمل۔

عذف ۱۔ عَذَفَ ۔ عَذفًا من الطعام کھانے میں سے کچھ کو چکھنا۔ تعذّف الطعام: کھانا کھانا، کہتے ہیں۔ ما ذقت عَذفًا و لا عَذُوفًا و لا عُذافًا میں نے کوئی چیز نہیں چکھی۔

۲۔ العُذافِرۃ جمع عَذافِر مضبوط اونٹ۔ العذوفر مضبوط اونٹ۔

عذق ۱۔ عَذَقَ ۔ عَذقًا فلانًا بشرٍّ پر تہمت لگانا۔ ہ الی کذا کو سے منسوب کرنا۔ و أعذق الشاۃ بکری کے رنگ کے خلاف کسی اور رنگ کی اون سے نشان لگانا۔ اِعتذق ہ بکذا کو کسی چیز کے ساتھ مخصوص کرنا۔ العَذقۃ و العِذقۃ بکری کے رنگ کے خلاف رنگ کی اون وغیرہ کا نشان جو اس پر لگایا جاتا ہے۔

۲۔ عَذَقَ ۔ عَذقًا و عَذّق النخلۃ کھجور کے درخت کی شاخ کاٹنا۔ اِعتذق پگڑی کے دو شملے پیچھے کی طرف لٹکانا۔ العِذق شاخوں والی ٹہنی۔ عزت کہتے ہیں فی بنی فلان عِذقٌ کھلٌ بنی فلاں میں انتہائی عزت ہے۔ ۔ جمع عُذوق و أعذاق (ن)۔ کھجور کا درخت جو کھجوروں سے لدا ہوا ہو۔ کھجور کا خوشہ۔ انگور کا گچھا۔ العاذِق (فا) جمع عاذقون و عُذّاق کھجور کے درخت کی حفاظت اور خدمت کرنے والا۔

۴۔ العَذِق: ہوشیار۔ چرب زبان۔ طیبٌ عَذِق تیز خوشبو۔

⭘ عِذق جمع أعذاقٌ (کھجوروں، انگوروں کا) گچھا، خوشہ)۔

عذل ۱۔ عَذَلَ ۔ عَذلًا و عَذّلَ ہ: کو ملامت کرنا، صفت عاذِل جمع عُذّل و عُذّال و عَذَلۃ و عاذلون م عاذلۃ جمع عواذِل و عاذلات۔ تعذّل و اِعتذل اپنے آپ کو ملامت کرنا، ملامت زدہ ہونا۔ تعاذل القومُ ایک دوسرے کو ملامت کرنا۔ العَذل و العَذَل و التعذال ملامت۔ العُذَلۃ و العَذّال و العَذُول: بہت ملامت کرنے والا۔ العَذّالۃ: عذّال کا مونث، بہت ملامت کرنے والا۔ المُعَذَّل (مفع) فیاضی کی بنا پر ملامت شدہ۔

۲۔ اِعتذل الیومُ: دن کا سخت گرم ہونا۔ ایام عُذّلٌ و مُعتذِلات: سخت گرم دن۔

۳۔ اِعتذل الرجلُ علی الشیء کا پختہ ارادہ کرنا۔

۴۔ العَذّالۃ: سرین

۵۔ عَذلَجَ السِقاءَ: مشکیزہ بھرنا۔ الولدَ وغیرہ لڑکے وغیرہ کو اچھی غذا دینا۔ عیشٌ عِذلاج: خوشگوار زندگی۔ العُذلُوج: اچھی غذا سے پرورش پانے والا بچہ۔ المُعَذلَج م مُعَذلَجۃ پر گوشت خوبصورت جسم والا۔

⭘ عَذَلَ ۔ عَذلًا ہ کی عیب جوئی کرنا، کو الزام دینا، کو قصوروار ٹھہرانا، کو ملامت کرنا، پر الزام لگانا، کو جھاڑ جھپاڑ کرنا، کی سرزنش کرنا، کو ڈانٹنا، کو ڈانٹ ڈپٹ کرنا، پر ملامت کرنا۔ عَذّل بمعنی عَذَل۔

عذم: عَذَمَ ۔ عَذمًا الفرسُ گھوڑے کا کاٹ کھانا۔ عَذَمَ ۔ عَذمًا ہ کو گالی دینا۔ العَذُوم جمع عُذُم و العَذّام: بہت کاٹ کھانے والا۔

۲۔ عَذَمَ ۔ عَذمًا الرجلُ اپنا دفاع کرنا۔ أعذمہ عن نفسہ: کو اپنے آپ سے روک دینا۔

۳۔ عَذَمَ ۔ عَذمًا ہ کو ملامت کرنا۔ العَذُوم جمع عُذُم و العَذّام بہت ملامت کرنے والا۔ العَذِیمۃ جمع عَذائم ملامت۔

۴۔ العَذِیمۃ جمع عَذائم اس کھجور کا درخت جس میں گٹھلی نہ ہو۔

عذا عَذا یَعذُو عَذوًا و عَذِیَ یَعذَی عَذًی و عَذُوَ یَعذُو عَذاوۃً المکانُ جگہ کا اچھی ہوا والا ہونا۔ پانی اور وبائی امراض سے دور ہونا۔ اِستعذی المکانَ جگہ کو اچھی ہوا والا سمجھنا۔ ارضٌ عاذِیۃٌ و عَذِیۃٌ و عَذِیّۃٌ و عَذاۃ: عمدہ آب وہوا والی زمین۔ العِذیُ جمع أعذاء: بارانی کھیت، بارانی فصل۔

⭘ عَذا ۔ُ و عَذِیَ ۔ عذوا و عَذًی (ملک، شہر وغیرہ کا اپنی آب و ہوا وغیرہ کی بنا پر) صحت بخش ہونا۔

عرّ ۱۔ عَرَّ ۔ُ عَرًّا و عُرَّ الجملُ اونٹ کا خارش زدہ ہونا صفت عَرٌّ عُرٌّ و عارٌّ و مَعرُورٌ ۔ ۔ُ عَرّاہُ کو غمگین کرنا۔ ۔ ہ بشرٍّ کو برائی سے ملوث کرنا۔ عارَّ مُعارّۃً و عِرارًا ہ سے لڑنا، کو ایذا دینا۔ اِستعرّھُم الجَرَبُ لوگوں میں کھجلی کا پھیل جانا، خارش کا پھیل جانا۔ العارُور و العارُورۃ گندہ اور منحوس آدمی۔ قوم پر ذلت و رسوائی لانے والا۔ العَرّ کھجلی والا، کھجلی، عیب، برائی۔ العُرّ کھجلی۔ العَرّۃ: اسم مرۃ، بری عادت، عیب، جنگ کی شدت۔ العُرّۃ کھجلی، ناگوار بات کا پیش آنا، گناہ، جرم۔ العُرار گناہ، سنگین جرم۔ العَرار: قصاص، خون کا بدلہ۔ العَرارۃ بدخلقی، سختی۔ العَرَر و العُرُور کھجلی، خارش، الأعرّ م عَرّاء جمع عُرٌّ خارش زدہ (مخص یا اونٹ)۔ المَعَرّۃ: گناہ، ایذا، بدی عیب، بری بات، ۔ (فلک)۔ ستارہ (کہکشاں کے علاوہ) سختی، گالی، جرمانہ۔ معرّۃ الجیش وہ لشکر جو نادانی سے قوم کی کھیتی کھالے۔

۲۔ عَرَّ ۔ُ عَرّاہُ کے پاس سائل بن کر آنا۔ اِعترّ اِعتراراہُ و اِعترّ بہ: بغیر سوال کے کسی کے پاس بخشش کیلئے آنا۔ المُعترّ بغیر سوال کئے بخشش کے در پے ہونے والا۔ فقیر۔

۳۔ عَرَّ ۔ عَرًّا الارضَ زمین میں کھاد ڈالنا۔ عَرّر الارضَ: زمین میں کھاد ڈالنا۔ اعرّت الدارُ گھر کا گندہ ہونا۔ العُرّ پرندہ کی بیٹ۔ العُرّۃ گوبر، لید، مینگنی، پرندے کی بیٹ۔

۴۔ عَرَّ ۔ عِرارًا و عارّ مُعارّۃً و عِرارًا الظلیم: شتر مرغ کا چیخنا۔

۵۔ تعارّ نیند میں بولتے ہوئے بیدار ہونا۔ العُرّة جنون کہتے ہیں۔ بہ عُرّةٌ یعنی اس کو جنون ہے۔

۶۔ العارُور و العارُورة بے کوہان کا اونٹ العَرّ وہ بچہ جس کا دودھ جلد چھڑا دیا گیا ہو۔ العَرّة عَرّ کا مونث۔ العُرّ لڑکا۔ العُرّة لڑکی، کوہان کی چربی۔ العَرّاء لڑکی۔ العَرار (واحد عرارة) ایک پھول جسے گاؤ چشم کہتے ہیں۔ جنگلی نرگس۔ العَرارة (ح) ٹڈی۔ بلندی۔ سردار کا اختیار۔ العرير اجنبی۔ المَعَرّة غصہ سے چہرے کا رنگ بدل جانا۔ ایک شہر کا نام۔

۷۔ عَرعَرَ القارورة شیشی بند کرنا۔ شیشی کو کارک لگانا، شیشی کے کارک کو علیحدہ کرنا۔ نکالنا۔۔ العین آنکھ پھوڑ دینا۔ العُرعُرة جمع عَراعِر شیشی کا کارک۔ العُرعُرة جمع عَراعِر شیشی کا کارک۔ عُرعُرةُ الجبل پہاڑ کی چوٹی۔

۸۔ العُرعُر بد خلقی، کہتے ہیں۔ رکب عُرعُرة وہ بد خلق ہوگیا۔ العَرعَر (ن) ایک درخت سرو کے مانند۔ اس کا پھل الحلی مشروبات کو خوشبودار بنانے کے لئے اور لکڑی جلدی امراض کی دواء بنانے کے لئے استعمال کی جاتی ہے۔ العُرائر جمع عَراعِر شریف، سردار۔۔ من الابل موٹا اونٹ۔

(ن) عَرّ ۔ ُ ۔ ہ کیلئے رسوائی ہونا، فضیحت ہونا، موجب رسوائی، شرمناک بات ہونا، کو رسوا کرنا، ذلیل کرنا، کیلئے موجب رسوائی ہونا۔ عُرّة کھجلی، خارش، خارشت، گوبر، شرمناک، موجب رسوائی چیز۔ عُرر کھجلی خارش، خارشت۔ مَعَرّة رسوائی، شرمندگی، بے عزتی، فضیحت، ذلت، داغ، دھبا، بدنامی، کلنک کا ٹیکہ، دامن پر داغ۔ مُعْتَرّ سخت غمزدہ، سخت بری حالت میں، بد نصیب، بدبخت، مصیبت زدہ، خراب تکلیف دہ، بدذات، بے اصول شخص، دھوکے باز، ٹھگ، شریر بچہ۔

عرب ۱۔ عَرِبَ ۔ عَرَباً الطعام کھانا کھانا۔

۲۔ عَرُبَ ۔ عُرُوبةً و عُرُوبيّةً و عَرابةً و عَرَباً و عُرُوباً فصیح عربی بولنا، فصیح عربی ہونا۔ عَرِبَ ۔ عَرَباً الرجلُ لکنت کے بعد فصیح ہونا۔ عَرّبَ المنطقَ کو اعرابی غلطی سے پاک کرنا۔۔ الکتابَ و نحوَہ کتاب وغیرہ کو اجنبی زبان سے عربی زبان میں منتقل کرنا، کا عربی میں ترجمہ کرنا۔۔ عنہ لسانُہ فصیح ہونا، مراد کو ظاہر کرنا۔۔ عن صاحبہ اپنے ساتھی کی طرف سے بولنا اور اس کی براءت کرنا، کے لئے جواز پیش کرنا۔۔ بحُجّتہ دلیل کو اچھی طرح بیان کرنا۔۔ الرجلُ عربی گھوڑا لینا۔۔ الاسمَ الاعجمیّ عجمی نام کو عربی بنانا۔ أعْرَبَ کلامَہ بات فصاحت سے کرنا، اور غلطی نہ کرنا۔۔ الشئَ کو ظاہر کرنا۔۔ عن حاجتہ کو صاف بیان کرنا۔۔ بالکلام بیان کرنا۔ بحجتہ عمدہ دلیل بیان کرنا۔۔ الکلمةَ پر اعراب لگانا۔ الفرسَ العربیَّ ہنہنانے سے عربی گھوڑے کو غیر عربی گھوڑے سے ممتاز کرنا۔۔ الاسمَ الاعجمیَّ عجمی نام کو عربی بنانا۔ الرجلُ عربی گھوڑوں یا اونٹوں کا مالک ہونا، اچھا عربی اسلوب استعمال کرنا۔ تعَرّبَ عربی اخلاق اختیار کرنا۔ اہل عرب کی مشابہت کرنا۔ دیہات میں قیام کرنا۔ اعرابی بننا۔ اِستَعرَبَ عربوں میں داخل ہونا۔ العُرب و العَرَب جمع أعراب و عُرُوب بحر احمر کے مشرق میں جزیرہ نما عرب کی ایک پود۔ غیر عجمی، غیر عجمی سے یہاں مراد ہر وہ شخص ہے جو عرب نہیں، جیسے اہل فارس، ترک یوروپین و غیر ھم العَرَبُ العَرْباء، والعاربة والعَرِبة و العَرَبيّة خالص عربی لوگ، لفظ اس مقام پر بتاویل طائفہ مونث ہے۔ العَرَبُ المتعرّبة و المُستعرِبة وہ غیر ملکی جو عرب میں آباد ہوئے۔ رجُلٌ عَرِبٌ فصیح عربی زبان والا مرد۔ جبلٌ او ابلٌ عِرابٌ و أعرُبٌ اصیل عربی گھوڑے یا اونٹ۔ العُربان: عرب۔ رجُلٌ عَرْبان فصیح زبان والا مرد۔ رجُلٌ عَرْبانيٌّ اللسان فصیح عربی زبان والا مرد۔ العَرَبيّ خالص عرب کا باشندہ اگرچہ کسی دوسرے ملک میں رہتا ہو۔ العَرَبيّة عَرَبيّ کا مونث عربی زبان جسے عرب بولتے ہیں العُرُوبيّة اصلی عربوں کی حالت اور خصوصیات۔ الأعراب بدو عرب دیہات کے رہنے والے واحد أعرابي۔ الأعرابي بدوی، ریگستان عرب کے خانہ بدوش۔ الأعرابيّة اعرابی کی حالت جیسے خانہ بدوشی، بدویت کہتے ہیں۔ هو اعربهم احسابًا وہ حسب کے اعتبار سے ان سب میں خالص ترین ہے۔ واعربهم ألسنةً اور زبان کے لحاظ سے خالص ترین۔ الاسم المُعَرّب وہ نام جسے عربوں نے عجمیوں سے نکرہ لیا ہو جیسے ابریسم، عربی بنایا ہوا نام۔

۳۔ عَرِبَ ۔ عَرَبًا بگڑے ہوئے معدے والا ہونا۔۔ ت المعدةُ معدہ خراب ہونا۔ الجرحُ زخم کا سوجنا اور اس میں پیپ پڑ جانا۔ معدةٌ عَرِبَةٌ خراب معدہ۔

۴۔ عَرِبَ ۔ عَرَبًات البئرُ کنویں میں بہت پانی ہونا۔ العَرَبُ و العَرَبُ من الماء بہت اور صاف پانی۔ بئرٌ عَرِبَةٌ بہت پانی والا کنواں۔

۵۔ عَرّبَ علیہ فعلَہ کو اس کے فعل کی غیر معقولیت بتانا۔۔ قولَہ کا قول اس پر لوٹانا اور اسے غلط ثابت کرنا۔۔ الرجلُ قبیح بات کہنا۔ أعرَبَ الرجلُ فحش بات کہنا۔ اِستَعرَبَ قبیح بات کہنا۔ العَرابة والعِرابة فحش گوئی۔

۶۔ أعرَبَ الفرسَ گھوڑے کو دوڑانا۔ العَرِبَة جمع عَرِب و عَرِبات تیز بہنے والا دریا۔ العَرَبات وہ کشتیاں جو بغداد میں بندھی رہتی تھیں۔ (جن سے پل کا کام لیا جاتا تھا) آج کل بگھی پر اس کا اطلاق ہوتا ہے۔

۷۔ عَرّبَ و أعرَبَ المشتری خریدار کا بیعانہ دینا۔

۸۔ العَرِبَة جمع عَرِب و عَرِبات نفس

العَرّاب م عَرّابة عند النصاری وہ شخص جسے بتسمہ دیے ہوئے شخص کا باپ بنایا جاتا ہے۔ عَرّابة وہ عورت جو ماں بنتی ہے۔ العَرُوب و العَرُوبَة من النساء بہت ہنسانے والی عورت۔ شوہر کی نافرمانی عورت۔ عَرُوبَة و یومُ العَرُوبَة جمعہ کا دن، کہتے ہیں۔ ما بالدار مُعْرِبٌ او عَرِيبٌ گھر میں کوئی نہیں ہے۔

۹۔ عَرْبَدَ عَرْبَدَةً بدخلق ہونا صفت عِرْبيد و مُعَرْبِد العِرْبِد والعِرْبَدّ سخت چیز (کہتے ہیں۔ غضب غضبًا عِربِدًا: وہ سخت غضبناک ہوا)۔ (ح) نر سانپ۔

۱۰۔ عَرْبَنَ ہُ: کو بیعانہ دینا۔ العُربان و العُربُون و العَرَبُون جمع عَرابين: بیعانہ عام لوگ رَعْبُون کہتے ہیں۔

(ن) عَرَّبَ ہ ہ کو عربی بنانا۔۔ ہ کو عربی میں ترجمہ کرنا۔۔ عن کو ظاہر کرنا، کا اظہار کرنا، وضاحت سے بیان کرنا، کا اعلان کرنا۔۔ سائی دینا، بیعانہ دینا۔ زر پیشگی دینا، أعرب ہ، ہ کو عربی بنانا۔ ہ کو عربی شکل دینا۔۔ عن کو واضح کرنا۔ وضاحت سے بیان کرنا، کا اعلان کرنا۔ کو صاف اور غلطی کے بغیر ظاہر کرنا۔ کا اظہار کرنا، کو زبان سے نکالنا، بولنا، گننا، کا باضابطہ اعلان کرنا۔ تعَرّب اپنے آپ کو عربوں میں سمو لینا، عرب بن جانا، عربوں کے رسم و رواج اختیار کرنا۔ استعرب بمعنی تعَرّب۔ عرب (اسم جنس) جمع عُرُوب و أعرُب و عُربان و أعراب عرب، خالص عرب، ریگستان کے عرب بدو۔ عربی عَرَب، عربی، خالص عربی ایک عرب۔ العَرَبيّة: قدیم عربوں کی زبان۔ کلاسیکل یا ادبی (کتابی) عربی۔ عَرَبَة تیز رو دریا۔ جمع عربات: گاڑی گھوڑا گاڑی۔ ویگن (Wogon) چھکڑا، بیل گاڑی، ریل گاڑی کا ڈبہ کوچ (Coach) عَرَبَةُ الاجرة بگھی

ٹیکسی، Cab کرائے کی گاڑی Hack (hockney) عربة الأكل: ریل گاڑی میں کھانے کا ڈبہ (Diner, dining car) عربة رَش: پانی کی گاڑی، پانی چھڑکنے والی گاڑی۔ عربة الركوب: ٹیکسی، کرائے کی گاڑی۔ عربة الشحن: ویگن، لوری Lorry، بار برداری کی گاڑی، مال گاڑی۔ عربة مطعم: ریل گاڑی میں کھانے کا ڈبہ۔ عربة الاطفال: بچہ گاڑی۔ عربة النقل: ویگن، لوری (lorry) وین، مال گاڑی۔ عربة النوم: سونے والا ڈبہ (Sleeper, Sleeping car)۔ عربةُ يد: ہاتھ گاڑی۔ عَرَبية: گاڑی، کوچ۔ عَربجی جمع عربجيه: گاڑی بان، کوچوان کوچبان، بس ران، بگھی والا۔ Coachman, Cabman۔ عربخانة: کار کا شیڈ، کوچ گھر۔ عَرّاب: دینی باپ (God father) اور (Sponsor)۔ عَرّابة: دینی ماں (God mother)۔ أعرابي جمع أعراب: ریگستان کا ایک عرب۔ بدو عُروبة: عربیت، عربی حالت، عربی فکر، تصور، عرب ذہنیت، فطرت، خصوصیت و کردار۔ تعريب: عربی بنانا، عربی میں ترجمہ، عربی میں مستعار کے الفاظ کی شمولیت۔ مُعرّب: عربی میں ترجمہ کرنے والا۔ مُعرَّب: عربی بنایا ہوا، عربی میں ترجمہ کیا ہوا۔ إعراب: اظہار، مظاہرہ، اعلان، فیصلہ، انداز گفتگو۔ عن: کا اظہار، اعراب (گرام کی اصلاح) عَرْبَدَ: جھگڑالو ہونا، کٹ حجتی ہونا۔ جھگڑا کرنا، شور مچانا، اکھڑ ہونا، تند ہونا، ہنگامہ خیز ہونا، شور وغل کرنا یا مچانا۔ عَرْبَدة: جھگڑالو پن، کٹ حجتی، شور، شور وغل، غوغا، غل غبارہ، ہنگامہ، گڑبڑ، اودھم، دھماچوکڑی، بلوہ، فساد۔ عِربيد ومُعَربِد: جھگڑالو، کٹ حجتی، شور مچانے والا، اکھڑ، تند، ہنگامہ خیز، شور وغل کرنے والا۔ اودھم مچانے والا۔ عَرْبَنَ هُ: کو بیعانہ دینا، سائی دینا، زرپیشگی: دینا، کو مال کا تحفہ دینا۔ عُربُون و عَرَبون جمع عَرابين: سال نو کا تحفہ، سائی، بیعانہ، زرپیشگی، ضمانت، گروی، گرو۔

عرت: عَرَتَ ـِ عَرْتًا الرمحُ: نیزہ سخت ہونا۔ ـــ البرقُ وغيرُهُ: بجلی وغیرہ کا چمکنا۔ برقٌ ورمحٌ عَرّاتٌ: بہت حرکت کرنے والا نیزہ یا بجلی۔ العَرْتَبة: ناک یا ناک کا نرم حصہ یا اس کے نتھنے کا کنارہ۔

○ عَرْبَسَ هُ: کو پریشان کرنا، برہم کرنا۔

عرج: ا۔ عَرَجَ ـُ عُرُوجًا ومَعْرَجًا: لنگڑا ناصفت أعْرَج جمع عُرْج وعُرجان م عَرْجاء عَرِجَ ـَ عَرَجًا: لنگڑا ہونا۔ ـــ وعَرُجَ ـُ عُرْجَات الشمسُ: آفتاب کا مغرب کی طرف جھکنا۔ عَرّجَ: ایک طرف سے دوسری طرف جھکنا۔ ـــ الرجُلُ: آفتاب کے غروب ہونے کے وقت داخل ہونا۔ ـــ عن الشئ: کو چھوڑ دینا، ترک کر دینا۔ ـــ الثوبَ: کپڑے کو پیچیدہ دھاری دار بنانا۔ ـــ البناء او النهرَ: عمارت یا دریا کو جھکاؤ کے ساتھ بنانا۔ أعْرَجَ: آفتاب کے غروب ہونے کے وقت داخل ہونا۔ ہ اللّٰهُ: اللہ کا کسی کو لنگڑا کرنا۔ تَعَرّجَ: جھکنا۔ تَعارَجَ: لنگڑا بننا۔ إنْعَرَجَ الشئُ: مڑنا، ٹیڑھا ہونا۔ ـــ الطريقُ: راستہ کا جھکنا۔ ـــ عن الشئ: کو ترک کر دینا، سے تجاوز کرنا۔ ـــ القومُ عن الطريق: لوگوں کا راستہ سے بھٹک جانا۔ العَرَج والعَرَجان: لنگڑا پن، لنگڑے کی چال، لنگڑاہٹ۔ العرجاء اعرج کا مونث۔ لنگڑی (ح) بجوٌ امرٌ عَرِيجٌ: غیر مستحکم کام۔ الإنعِراج (ف): (ف) روشنی کی شعاع (یا 'س' شعاع) کا سیدھا نہ رہنا۔ اس کا مشاہدہ، مثال کے طور پر چھوٹے سے سراخ میں شعاع کے گزرنے پر ہوتا ہے۔ المُنْعَرَج من الوادی: وادی کا موڑ۔

۲۔ عَرَجَ ـُ عُرُوجًا ومَعْرَجًا في السلّم: سیڑھی پر چڑھنا۔ ـــ علی الشئ وفيه: پر چڑھنا۔ عُرِجَ به: کا چڑھایا جانا۔ المِعْرَج و المَعْرَج و المِعْراج جمع مَعارِج و مَعاريج: سیڑھی، چڑھنے کی جگہ۔

۳۔ عَرّجَ: ٹھہرنا، رکنا۔ کہتے ہیں۔ فلانٌ لايُعَرَّجُ علی قوله: اس کی بات پر اعتماد نہیں کیا جاتا۔ تَعَرّجَ علی المكان: کسی جگہ پر سواری کے جانور کو باندھنا اور اقامت کرنا۔ العَرْجة والعُرْجة: جس پر توقف کیا جائے۔ العُرَيْجاء: دوپہر۔

۴۔ عَرْجَنَ الثوبَ: کپڑے پر شاخوں کی شکلیں بنانا۔ العُرجُون: اسے العُرْجُد اور العُرْجُدّ بھی کہا جاتا ہے جمع عَراجين: کھجور کے گچھے کی جڑ جو ٹیڑھی ہوتی ہے اور گچھے کے کاٹنے کے بعد درخت پر خشک ہو کر باقی رہتی ہے۔

○ عَرَجَ ـُ عُرُوجًا: چڑھنا۔ عَرِجَ ـَ عَرَجًا: لنگڑا ہونا، لنگڑا کر چلنا۔ عَرّجَ علی: کی طرف مڑنا۔ (کسی جگہ) رکنا، ٹھہرنا۔ ـــ عن: کو بند کرنا، سے منحرف ہونا۔ ـــ ہ: کو لنگڑا کرنا، مفلوج کرنا۔ ـــ ہ: کو ٹیڑھا میڑھا کرنا۔ أعْرَجَ هُ: کو لنگڑا کرنا، لنگڑا لولا کرنا، مفلوج کرنا۔ تَعَرّجَ: پیچ وخم کھاتے ہوئے چلنا یا ہونا، ٹیڑھا میڑھا چلنا یا ہونا، ٹیڑھا میڑھا راستہ اختیار کرنا۔ اِنْعَرَجَ: جھکنا، ٹیڑھا، پیچ دار، یا موڑ والا ہونا یا ہوجانا، مڑا ہوا ہونا، جھکا ہوا ہونا، چکردار ہونا۔ المِعراج: آدھی رات کے وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ۲۷ رجب کو یروشلم سے سات آسمانوں کا سفر۔ ليلة المعراج: معراج کی رات، تعاريج: خمیدگیاں۔ تختی خطوط، موڑ، پیچ، بل، چکر، لہردار خطوط، بل کھاتی ہوئی چیزیں۔ تعرّج: ٹیڑھا میڑھا (راستہ) مُتَعَرّج: چکردار، بل دار، پیچ در پیچ، پیچیدہ، پیچ دار، ٹیڑھا میڑھا، پرپیچ وخم۔ مُنْعَرِج: چکردار، بل کھاتا ہوا، پیچدار، پیچ در پیچ، پرپیچ، ٹیڑھا میڑھا، مُنْعَرَج جمع مُنْعَرَجات: موڑ، پھیر، اعوجاج پیچ، بل، زاویہ۔

عرد: ا۔ عَرَدَ ـُ عَرْدًا الحجرَ: پتھر کو دور پھینکنا۔ عَرَدَ ـُ عَرْدًا: بھاگ جانا، فرار ہوجانا۔ عَرّدَ: بھاگ جانا، فرار ہوجانا۔ ـــ السهمُ فی الرمِيّة: تیر کا شکار کے پار ہونا۔ العَرّادة جمع عَرّادات: پتھر پھینکنے کا جنگی آلہ۔ ـــ عند العامة: کچے کوئلے، (لکڑی کے جو جلانے پر دھواں دیں)۔

۲۔ عَرَدَ ـُ عُرُودًا و أعْرَدَ النباتُ او النابُ: پودے یا دانت کا پورا نکل آنا اور سخت ہوجانا۔ ـــ الشجرُ: درخت کا موٹا اور بڑا ہوجانا۔ عَرِدَ ـَ عَرَدًا: بیماری کے بعد کے جسم کا قوی ہوجانا۔ عَرّدَ: بمعنی عَرِدَ نیز۔ ـــ النجمُ: ستارہ کا بلند ہونا۔ العَرْدُ و العَرِد والعُرُدّ: بہت سخت۔

۳۔ عَرّدَ النجمُ: آسمان کے بیچ پہنچ کر مائل بغروب ہونا۔ الرجُلُ: راستہ چھوڑ کر اس سے مڑ جانا۔

۴۔ العَرادة (ح): مادہ ٹڈی۔ حالت کہتے ہیں هو فی عَرادةِ خير: وہ اچھی حالت میں ہے۔ العَرِيد: طور طریقہ، عادت، کہتے ہیں۔ هذا عَرِيدُهُ: یہ اس کی عادت ہے۔

۵۔ عَرْدَسَ هُ: کو پچھاڑنا۔ العَرْدَس: بڑا اسیلاب۔ (ح): بڑا شیر۔ عِزٌّ عَرَنْدَسٌ: ثابت رہنے والی عزت۔ العَرَنْدِس: عیسائی بچوں کا کھیل، ولیہ بربارہ کی عید سے پہلی رات کو بچے بھیس بدل کر گھروں میں جاتے ہیں۔ یہ عید ۴ دسمبر کو منائی جاتی ہے۔ (غالباً سریانی زبان کا لفظ ہے)۔

عرز: ا۔ عَرَزَ ـِ عَرْزًا الشئَ: کو سختی سے کھینچنا۔

۲۔ عَرَزَ عَرْزًا الرجُلَ: کو ملامت کرنا۔

۳۔ عَرِزَ ـَ عَرَزًا الشئُ: سکڑنا۔ عَرّزَ الشئُ: سکڑنا۔ ـــ الشئَ: کو چھپانا۔ عارَزَ و تَعارَزَ و إسْتَعْرَزَ الشئُ: سکڑنا۔

۴۔ عَرِزَ ـَ عَرَزًا الشئ: سخت ہونا۔ عارَزَهُ: سے دشمنی کرنا، کی مخالفت کرنا۔ تَعَرّزَ عليه: پر، کیلئے دشوار ہونا۔ إسْتَعْرَزَ الرجُلُ: سخت ہونا۔

۵۔ أَعْرَزَ الشيئَ: کوخراب کرنا، بگاڑ دینا۔

۶۔ العِرْزَال: مچان، درخت پر بنا ہوا جھونپڑا (دیہی محافظ کیلئے)۔

عرس: ا۔ عَرِسَ ـُ عَرَسًا: خوشی میں رہنا۔ أَعْرَسَ: ولیمہ کرنا۔ بأهلِه: دولہا کا اپنی دلہن کو اپنے گھر لانا۔ جماع کرنا تعَرَّسَ لامراته: اپنی بیوی پر فریفتہ ہونا۔
العِرْس جمع أَعْرَاس: دلہن، عِرسُ المرأة: دولہا۔
العُرْسُ و العُرُس: جمع أَعْرَاس و عُرُسات زفاف ولیمہ کا کھانا۔ العَرُوس جمع عَرَائِس: دولہا، دلہن، جمع کیلئے کہتے ہیں۔ هم عُرُس و هُنَّ عَرَائِس اور دفع التباس کیلئے عورت پر عروسہ کا اطلاق کرتے ہیں
العَرِيس: دلہن۔

۲۔ عَرِسَ ـُ عَرَسًا عنه: سے پھر جانا۔ عَرِسَ ـَ عَرَسًا علی ماعنده: سے باز رہنا۔ بخل کرنا۔ ــــ عنه: بزدل ہونا، سے پیچھے ہٹنا، إِعْتَرَسُ القوم عنه: سے جدا ہونا، متفرق ہونا۔

۳۔ عَرَسَ ـُ عَرْسًا البعيرَ: بیٹھے ہوئے اونٹ کی گردن کو اگلے پاؤں سے باندھنا۔ عَرِسَ ــــ عَرَسًا الشيئُ: سخت ہونا۔ العَرْس (مص) جمع أَعْرَاس: رسی، خیمے کے بیچ کا کھمبا۔ العِرَاس: وہ رسی جس سے اونٹ کو باندھا جاتا ہے۔

۴۔ عَرِسَ ـَ عَرَسًا الرجلُ: اترانا۔ ــــ منه: سے بے خود ہونا صفت عَرِس

۵۔ عَرِسَ ـَ عَرَسًا به: سے چمٹ جانا۔ محبت کرنا۔ ــــ الشرُّ بینهم: دشمنی کا لوگوں میں ہمیشہ رہنا۔ أَعْرَسَ الشيئَ: سے چمٹنا، محبت کرنا۔ العِرِّیس و العِرِّیسَة: بیشہ شیر، شیر کی پناہ گاہ۔

۶۔ عَرَّسَ القومُ: آرام کیلئے رات کے وقت اترنا۔ المُعْرَس و المُعَرَّس: آرام کے لئے اترنے کی جگہ۔

۷۔ أَعْرَسَ الرجلُ: آٹا پیسنے کے لئے چکی کے ایک پاٹ کو دوسرے پر رکھنا۔

۸۔ العُرْس جمع أَعْرَاس (ح): اونٹ کا چھوٹا بچہ، ابنُ عِرْسٍ جمع بنات عِرْسٍ: نیولا (مذکر ومونث)۔ العَرَّاس و المِعْرَس و المُعَرِّس: اونٹ کے چھوٹے بچوں کو بیچنے والا۔

○ عَرَّس ہ ب: کی سے شادی کرنا۔ أَعْرَسَ: شادی کی ضیافت کا اہتمام کرنا، عُرُس و عُرْس جمع أَعْرَاس و عُرُسات: شادی، شادی کی تقریب، عِرس جمع أعراس: شوہر، بیوی، ابن عِرس جمع بناتُ عِرس: نیولا۔ عِرْسَة: نیولا۔ عَرُوس جمع عُرُس: دولہا۔ مونث جمع عرائس: دلہن، گڑیا۔ العَرُوسَان: دلہن اور دولہا، میاں بیوی جن کی نئی نئی شادی ہوئی ہو۔
عَرائِس النیل: کنول۔ عَرُوسَة جمع عَرَائِس دلہن، گڑیا عَرُوسَةُ البُرْقع: مسلمان خواتین کے نقاب کی زیبائش کرنیوالی دھاتی ٹلکیاں۔ عَرِيس: دولہا۔ عِرِّیس: شیر کا بھٹ۔

عرش: ا۔ عَرَشَ ـُ عَرْشًا: لکڑی کا مکان بنانا۔ ــــ البیتَ: گھر بنانا۔ ــــ و ــ العَرْشَ: چھت بنانا تخت بنانا۔ ــــ البئرَ: کنویں کے نچلے حصہ کو قد آدم تک پتھروں سے بنا کر لکڑی سے بنانا۔ عَرْشًا و عُرُوشًا الکرمَ: انگور کی بیلوں کو ٹٹی پر چڑھانا۔ عَرَشَ الکرمُ: انگور کی بیلوں کا ٹٹی پر چڑھنا۔ الطائرُ: پرندہ کا بلند ہو کر اپنے نیچے والے کو بازؤں سے سایہ کرنا۔ الکرمَ: انگور کی بیلوں کو ٹٹی پر چڑھنا۔ البیتَ: گھر کی چھت بلند کرنا۔ أَعْرَشَ: ٹٹی بنانا۔ العَرْش (مص) جمع أَعْرَاش و عُرُوش و عِرَشَة و عُرُش: تخت شاہی وہ لکڑی جس سے کنویں کا اوپر کا حصہ بنایا جائے۔ شامیانہ، خیمہ چھپر، شہ نشین محل، کنج، کنویں کی من، کسی چیز کا ستون اور قوام کہتے ہیں۔ ثُلَّ عرشُهُ: اس کی عزت جاتی رہی اور معاملہ کمزور پڑ گیا۔ ــــ من البیت: گھر کا چھت، ــــ من القوم: قوم کا سردار۔ عَرْشُ الطائر: پرندے کا گھونسلا۔ عرشُ الکرم: انگور کی ٹٹی۔ العَرِيش جمع عُرُش: چھپر، کنج، حجلہ، عارضی دکان، باڑہ، انگور کی ٹٹی، ــــ: واحد عریشة جمع عُرُشان و عَرَائِش: انگور کا درخت (عام لوگوں کی زبان میں) العَرِيشَة: جمع عَرَائِش: پالکی۔

۲۔ عَرَشَ ـِ عُرُوشًا بالمکان: کسی جگہ میں اقامت کرنا۔ عَرِشَ ـَ عَرَشًا و عُرْشًا بغریمه: اپنے قرض دار کے ساتھ لگا رہنا۔ تعَرَّشَ بالمکان: جگہ پر ثابت رہنا۔ ــــ بالامر: سے چمٹا رہنا۔ ــــ الدابةَ: جانور پر سوار ہونا۔

۳۔ عَرِشَ ـَ عَرَشًا و عَرَشا: متحیر ہونا، حیران وششدر ہونا۔

۴۔ عَرَشَ ـَ عَرَشًا و عَرَشًا عنه: سے پھر جانا، کو چھوڑ دینا۔

۵۔ العُرْش: قدم کی پشت کا بلند حصہ۔

○ عَرَشَ ـِ عرشا: (انگور کی بیلوں کے لئے) جعفری بنانا انگور کی بیلوں کو جعفری پر چڑھانا، ٹٹی پر چڑھانا۔ عَرَّشَ ہ: پر چھت ڈالنا، عَرْش جمع عُرُوش و أعراش: تخت شاہی، قبیلہ، العریش: شمالی مصر کا بحر ابیض متوسط پر ایک شہر۔ تعریشة جمع تعاریش: جعفری، کنج، حجلہ۔

عرص: ا۔ عَرَصَ ـِ عَرْصًا و عَرِصَ ـَ عَرَصًا البرقُ: بجلی کا پراگندہ ہو کر چمکنا، بجلی کا کڑکنا اور کوندنا، صفت عَرِص و عَرَّص أَعْرَصَ الشيئُ: مضطرب ہونا، ہلنا۔ إعْتَرَصَ الجلدُ: کھال پھڑکنا۔ ــــ البرقُ: بجلی کا کڑکنا اور کوندنا۔ ــــ الرجلُ: اچھلنا، کودنا۔ العَرَّاص: کڑکتی اور بار بار چمکتی بجلی، گرجتا اور بجلی والا بادل۔

۲۔ عَرَصَ ـِ عَرْصًا و عَرِصَ ـَ عَرَصًا الرجلُ: خوش، تیز، چست اور شگفتہ خاطر ہونا۔ عَرَّصَ اللحمَ: گوشت کو صحن میں خشک کرنے کے لئے رکھنا۔
تعَرَّص بالمکان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ إعْتَرَصَ الغلامُ: لڑکے کا کھیل کود کرنا اور خوش ہونا۔ العَرْصَة جمع عِراص و أعراص و عَرَصات: گھر کا صحن، وہ جگہ جس میں کوئی عمارت نہ ہو۔

۳۔ عَرَّص البعيرَ: اونٹ کو سدھانا۔

○ مُعَرَّص: دیوث، دلال، بھڑوا۔

عرض: ا۔ عَرَضَ ـِ عَرْضًا: ظاہر ہونا اور ہمیشہ نہ رہنا۔ ــــ الشيئَ لفلان: کو کوئی چیز پیش کرنا۔ ــــ الشيئَ علیه: کو چیز دکھانا۔ ــــ المتاعَ للبیع: سامان کو فروخت کیلئے خریداروں کو دکھانا۔ ــــ الجندَ: فوج کا جائزہ لینا۔ ــــ القوم علی السیف: لوگوں کو تلوار سے مارنا۔ ــــ الحصیرَ: چٹائی بچھانا۔
عَرِضَ ــــ عَرَضًا: ظاہر ہونا۔ ہمیشہ نہ رہنا۔ عَرَّضَ المتاعَ: سامان کو سامان کے بدلے فروخت کرنا۔ أَعْرَضَ الامرُ: ظاہر ہونا کہتے ہیں۔ عرضتُهُ فأَعْرَضَ: میں نے اسے ظاہر کیا تو وہ ظاہر ہوگیا۔ إعْتَرَضَ: پیش ہونا۔ کہا جاتا ہے: عَرَضْتُهُ فاعْتَرَضَ: اس نے اس کو پیش کیا تو وہ پیش ہوا۔ ــــ القائد الجندَ (ع ا): فوجیوں کا ایک ایک کر کے معائنہ کرنا۔ إِسْتَعْرَضَ القومَ: لوگوں کو دریافت حال کے بغیر قتل کرنا۔ کہتے ہیں۔ استعرض یُعْطی مَنْ أقبلَ و مَنْ أدبرَ: وہ بغیر سوال کئے ہر آنے جانے والے کو دیتا رہا۔ کہتے ہیں۔ إِسْتَعْرِضِ العربَ: جس عرب سے چاہو دریافت کرلو۔ ــــ الشيئَ: کوئی چیز پیش کرنے کو کہنا۔ ــــ ہ: کو کہنا کہ جو کچھ تمہارے پاس ہے مجھے دکھاؤ۔ العَارِضُ: غیر اصلی، نقلی، غیر جوہری، غیر حقیقی، غیر مادی، تغیر پذیر۔ العارضة جمع عَوَارِض: وہ دانت جو منہ کے کنارہ پر ہو۔ ہنستے وقت منہ کا نظر آنیوالا حصہ حاجت۔ ضرورت العَرْض (مص): جز اسزا کا دن، التجا، گزارش۔ ــــ جمع عُرُوض اسباب، سامان (نقدی کے سواء)۔ ــــ من اللیل جمع

عُرُوض و عِرَاض و أَعْرَاض: رات کی ایک گھڑی۔ عرضُ الحال عند الکتاب: حاکم کو دی جانے والی درخواست جمع عُرُوض الاحوال۔ العَرَض جمع أَعْرَاض: عارضی، غیر دائمی چیز، کہتے ہیں۔ هذا الامرُ عَرَضٌ: یہ بات عارضی ہے اور زائل ہونے والی ہے۔ سامان، متاع، مایا، سراب، غیر حقیقی شے، بخشش، غنیمت، ـــ من کل شی: جو قائم بالذات نہ ہو کسی جوہر کے ساتھ قائم ہو۔ أَعْرَاضُ الشجر: درخت کے بالائی حصے۔ العُرْضَة: نشانہ۔ العُرَاضة: خوشی کے موقعہ پر کی جانے والی فائرنگ۔ سفر سے واپس آنے والے کی طرف سے پیش کیا جانے والا تحفہ۔ العَرُوض: جمع أَعاریض (مونث): اشعار کا وزن۔ شعر کے پہلے مصرع کا جزو اخیر۔ العَرُوضی: علم عروض کا ماہر۔ العَرِیْضَة: درخواست۔ المَعْرِض: نمائش گاہ کچھ پیش کرنے اور ظاہر کرنے کا موقعہ۔ کہتے ہیں۔ ذکرته فی معرض کذا: میں نے اظہار کے موقعہ پر اس کا ذکر کیا۔ المِعْرَض: دلہن کے شب عروسی کے کپڑے۔ المَعْرُوض: حکام کی خدمت میں پیش کی جانے والی درخواست۔

۲۔ عَرَضَ ـــ عِرَضًا له عَارِضٌ من الحُمّی: کو بخار آنا۔ ـ الرجُلُ: بغیر کسی بیماری یا سبب کے مرجانا۔ ـــ لی عارض: مجھے ایک مانع پیش آیا کہتے ہیں۔ لاتعرض عَرْضَ فلان: فلاں کو برائی سے یاد نہ کرو۔ عُرِضَ: پاگل ہونا۔ عَرَّضَ الشیَّ للشی: کو کے مقابل کرنا۔ کہتے ہیں عَرَّضْتَ مالكَ للهلاك: تو نے اپنے مال کو بربادی کے لئے پیش کردیا۔ تَعَرَّضَ: فاسد ہونا۔ ـــ الامرَ وللامر والی الأمر: کے درپے ہونا، کو طلب کرنا۔ اِعْتَرَضَ: چوڑائی میں ہونا پار ہونا۔ ـ البعیرَ: سرکش اونٹ پر سوار ہونا۔ ـــ الشیَّ: کا تکلف کرنا۔ ـــ له: کو منع کرنا۔ ـــ دون الشی: میں حائل ہونا۔ ـــ له بسهم: کے سامنے آ کر اسے تیر مارنا۔ ـــ عِرضَهُ: کی آبرو گھٹانا۔ العَارِض: بادل، پہاڑ کہتے ہیں۔ عَرَضَ عَارِضٌ: ایک مانع نے روک دیا۔ العَارِضَة جمع عَوَارِض: عارض کا مونث، پیش آنے والی بات۔ العَرْض: جنون، بادل، پہاڑ، لشکر جرار، بہت ٹڈیاں۔ العِرْض: بڑا بادل۔ بہت ٹڈیاں، لشکر جرار، نفس (کہتے ہیں۔ اکرمتُ عنه عِرْضی: میں نے اس سے اپنے نفس کو بچایا۔) جسم، جسم کی بو (ع ا) مسامات۔ ـــ جمع أَعْرَاض: عزت، حسب، شرف، ستائش اور مذمت کا مقام، اچھی خصلت۔ ـــ من الرحال: بیہودگی سے پیش آنے والا آدمی۔ کہتے ہیں هو نقیُّ العِرض: وہ پاکدامن ہے۔ ـ هو عَرِبُ العِرْض: وہ خاندان کا کمینہ ہے۔ ذو العرض من القوم: اشراف قوم۔ العَرَض جمع أعراض: عارضہ، کہتے ہیں۔ فعله عَرَضًا: اس نے بے سوچے سمجھے بغیر کیا۔ العُرْضَة: ہمت، کشتی کا داؤ پیچ، کہتے ہیں۔ هو عُرْضةٌ لکذا: وہ اس کی طاقت رکھتا ہے۔ فلانةٌ عُرْضَةٌ لزوجها: فلاں عورت اپنے شوہر پر حاوی ہے۔ جعلته عُرضة لکذا: میں نے اسے، کا نشانہ بنایا۔ هُوَ عُرْضَةٌ للناس: وہ لوگوں کے طعن و تشنیع کا نشانہ ہے۔ هو عُرضةٌ للکلام: وہ اعتراضات کا نشانہ ہے۔ العِرضة: پیش کرنے کی نوعیت۔ عِرْض کا مونث یعنی بیہودگی سے پیش آنے والی عورت۔ العُرضی من الابل: سرکش اونٹ جو ابھی تک اچھی طرح نہ سدھایا گیا ہو۔ العَرُوض بادل، دامن کوہ کا راستہ۔ العِرّبْضُ: شر کے ساتھ پیش آنے والا، برائی کے ساتھ مخالفت کرنے والا۔

۳۔ عَرَضَ ـُ عَرْضًا العودَ علی الاناء: برتن پر لکڑی کو چوڑائی میں رکھنا۔ عَرُضَ ـُ عِرَضًا و عَرَاضَةً: چوڑا ہونا، صفت عَرِیض و عُرَاض۔ عَرَّضَ الشیَّ: کو چوڑا کرنا۔ أَعْرَضَ الشیَّ: کو چوڑا کرنا۔ ـ المسألةَ: لمبا سوال کرنا۔ ـ فی المکارم: بہت فیاض ہونا۔ ـ الثوبُ: کپڑے کا چوڑا ہونا۔ اِسْتَعْرَضَ: چوڑی چیز طلب کرنا۔ العَارِضَة جمع عَوَارِض: دروازے کے اوپر کی لکڑی جس میں دروازہ گھومتا ہے۔ عرض میں رکھی ہوئی چھت کی لکڑیوں میں سے ایک لکڑی۔ العُرض: دامن کوہ۔ ـــ من البحر والنهر: سمندر یا دریا کا بیچ۔ ـ من الحدیث: بہتر اور بڑی بات، کہتے ہیں۔ هو من عُرضِ الناس: وہ عام لوگوں میں سے ہے۔ العَرْض: چوڑائی، دامن کوہ۔ وسعت، زمین میں کسی جگہ کی چوڑائی (فك) عرض البلد: عرض البلد کا درجہ کسی جگہ کے شاقول اور استوائی سطح کے درمیان کا زاویہ۔ بیروت کی رسد گاہ کا عرض۔ کسی ستارے کا آسمانی عرض۔ فلك بروج کی سطح اور زمین اور ستارے کے درمیان خط مستقیم کا زاویہ۔ العِرَاض جمع عُرُض: اونٹ کی ران کی چوڑائی میں علامت یا لکیر۔ عِرَاضُ الحدیث: بڑی اور بہتر بات۔ العُرَاض و العُرُض: چوڑا۔ العُرَاضَة: عراض کا مونث۔ العَرُوض: بہت چیز۔ العَرِیض جمع عِرَاض: چوڑا۔ دعاءٌ عَرِیضٌ: لمبی چوڑی دعاء، کہتے ہیں۔ هو عَرِیضُ البطَان: وہ مالدار ہے۔ العَرِیضَة: عَرِیض کا مونث۔

المِعْرَاض: بغیر پر کا تیر جس کا درمیانی حصہ موٹا ہو۔

۴۔ عَرَضَ ـِ عَرْضًا الفرسُ: گھوڑے کا اپنے سر اور گردن کو جھکا کر دوڑنے لگنا۔ عَارَضَ مُعَارَضَةً وعِرَاضًا هُ: سے پھر جانا۔ ـ الرجُلُ: راستہ میں ایک جانب ہونا۔ أَعْرَضَ عنه: سے منہ موڑنا۔ کہتے ہیں اعرض لك الخیر: تمہیں بھلائی کرنے کی قدرت ہوئی۔ أَعْرَضَ لك الظبیُ فَارْمِه: ہرن تمہارے سامنے آ گیا ہے لہٰذا اسے تیر مارو۔ تَعَرَّضَ: ایک جانب کو ظاہر کرنا۔ ـــ الشیُّ: ٹیڑھا ہونا۔ العَارِضَة جمع عَوَارِض: گوشہ، کنارہ جانب۔ العِرَاض جمع عُرُض: گوشہ، جانب حصہ۔ العُرْض: جانب، پہلو، گوشہ، کنارہ۔ ـ من السیف او العُنُق: تلوار یا گردن کا پہلو یا جانب۔ کہتے ہیں۔ نظر الیه عن عُرض و کلّمه عن عُرُض: اس نے اسے گوشہ چشم سے دیکھا اور ایک جانب ہو کر بات کی، خرجوا یضربون الناس عن عُرُضٍ: نکل کر انہوں نے لوگوں کو مارنا شروع کردیا اور پرواہ نہ کی کہ کس کو مار رہے ہیں اور کیوں مار رہے ہیں۔ ـ اضرب به عُرُضَ الحائط: اسے دیوار کے ایک گوشہ میں پھینک دو اور اعراض کرو۔ العِرْض: وادی۔ العِرْض جمع عُرضان: وادی، وادی یا شہر کا پہلو جانب، طرف، ڈھلان، ہر وہ وادی جس میں درخت پانی اور دیہات ہوں۔ العُرْضی: جو زین پر قائم نہ رہ سکے۔ العَرُوض: گوشہ۔ ـ جمع أَعَارِیض سرکش اونٹنی جو سدھائی نہ گئی ہو۔

۵۔ عَرَضَ ـِ عَرْضًا عَرْضَ او عُرضَ فلان: کسی شخص کی سی چال چلنا۔ ـــ له من حقِهِ ثوبًا: کو اس کے حق کی جگہ اس کے بدلہ میں کپڑا دینا۔ عَرَّضَ هُ من ماله بکذا: کو بدلہ میں کچھ دینا۔ عَارَضَ مُعَارَضَةً و عِرَاضًا هُ: سے کنی کترانا۔ ـــ الکتابَ بالکتاب: کتاب کا کتاب کے ساتھ مقابلہ کرنا۔ ـــ هُ بمثل صنیعه: دوسرے کی طرح کام کرنا، کے پاس اس جیسی چیز لانا۔ ـــ الرجُلَ: کے کلام کی تردید کرنا، کی مزاحمت کرنا، کے مقابلہ میں حصہ لینا۔ ـ فی المسیر: کے برابر چلنا، کے مقابلہ میں چلنا، کے آگے چلنا، کہتے ہیں۔ عارضه فعرضه: اس نے مخالفت میں مقابلہ کیا اور اس پر غالب آیا۔ تعارضَ الرجلان: ایک دوسرے سے مقابلہ کرنا، ایک دوسرے کی مخالفت کرنا۔ اِعْتَرَضَ علیه من قول او فعل: کے قول یا فعل کو خطا کی طرف منسوب کرنا۔ العَارِض (فا): رخسارہ۔ العَارِضَة جمع عَوَارِض: رخسارہ۔

العَرْض مص کہتے ہیں۔ اشتریت المتاع بِعَرْضٍ میں نے سامان کے بدلے میں اس جیسے سامان کو خریدا۔ الشئُ عَرْضُ عینی چیز میری نگاہ کے سامنے ہے۔ العَرُوض وہ جگہ جو چلنے پر آپ کے مزاحم ہو۔ کہتے ہیں۔ ھذہ المسالۃ عَرُوضُ ھذہ: یہ مسئلہ اس کی نظیر ہے۔

٦۔ عَرَض ـــ عُرُضًا مکہ و مدینہ یا ان کے اطراف میں جانا۔ العَرُوض مکہ و مدینہ اور ان کا اردگرد۔

٧۔ عَرَض ـــ عُرْضًا الکتاب کتاب کو زبانی پڑھنا۔ عَرَّضَ الکاتبُ ادیب کا تبیین و تصریح نہ کرنا۔ ـــ لہ وبہ تعریض کرنا یعنی اشارتاً اور کنایۃً کہنا مگر اپنی بات واضح نہ کرنا۔ فلانٌ عمدہ رائے والا ہونا۔ العَارِضۃ عمدہ رائے، کلام کی تنقیح (تصحیح) کہتے ہیں۔ فلانٌ ذو عَارِضۃٍ فلاں شخص صاحب بیان فی البدیہ کہنے والا اور فصیح ہے۔ العَرُوض من الکلام مضمون، منشا، مدعا۔ التعریض فی الکلام توضیح کے بغیر سامع کو اپنا مقصد سمجھانے والی بات المِعْرَاض جمع مَعَارِیض توریہ، ذومعنی بات۔ تلمیح کنایہ۔ ـــ من الکلام مضمون منشا، مدعا۔ الکلامُ المُعَرَّض جمع مَعَارِض و مَعَارِیض مبہم کلام، ان فی المَعَارِیض لمندوحۃً عن الکذب تعریض میں جھوٹ سے بچنے کی گنجائش ہے۔

٨ عَرِض ـــ عَرَضا چوڑا ہونا یا ہو جانا۔ عَرَض ـــ عَرْضًا ل کے سامنے ظاہر ہونا کو دکھائی دینا، کے راستے میں آنا، سے پیش آنا۔ پر (افتاد وغیرہ) پڑنا، کو خیال آنا، کی طرف مڑنا، کی ، کا خیال رکھنا، کی نگہداشت کرنا، سے دلچسپی لینا، کی طرف توجہ کرنا، تن دہی سے کوئی کام کرنا، کی طرف توجہ کرنا، میں حصہ لینا، کا جائزہ لینا، کا آغاز کرنا، پر کہنا، لکھنا، کو پیش کرنا، سے متعلق ہونا ـــ ہ علی کو کچھ دکھانا، کو کچھ پیش کرنا، کے سامنے چیز کی نمائش کرنا، کے سامنے کچھ رکھنا ـــ ہ (فلم وغیرہ) دکھانا، (ڈراما) سٹیج پر لانا (ڈراما) کرنا۔ ہ علی کو کچھ پیش کرنا، کا خیال دل میں لانا، کو کچھ تجویز کرنا، کو کا ہدف بنانا ـــ ہ کا معائنہ کرنا۔ ہ فوجی دستے کا معائنہ کرنا ـــ ہ کا جائزہ لینا۔ عُرِض پاگل ہونا یا ہو جانا۔ عَرَض لہ عَارِضٌ اس کے راستہ میں ایک رکاوٹ آ گئی۔ عرض لہ خاطرٌ اس کو ایک خیال آیا، اس کے پاس ایک تجویز بھی۔ عَرَّض ہ کو چوڑا کرنا، بڑا کرنا، وسیع کرنا۔ ہ/ ہ ل کو (خطرے مصیبت میں) ڈالنا، کو (دھوپ وغیرہ) دکھانا ـــ ل ب پر چوٹ کرنا، تعریض کرنا، کی طرف اشارہ کرنا، تلمیح کرنا، کنایہ کرنا، اشارۃً کہنا۔ عَرَّضَہٗ للنور کو روشنی کے سامنے کرنا۔ عَارَض ہ/ ہ کا مقابلہ کرنا، کی مقاومت کرنا، مزاحمت کرنا، کے خلاف کام کرنا، کی تردید کرنا، مخالفت کرنا، کے خلاف اعتراضات اٹھانا، احتجاج کرنا، کے خلاف ہونا، کے برخلاف ہونا، کے مقابل ہونا، سے کنی کترانا، سے بچنا ـــ ہ ب کا سے مقابلہ کرنا۔ أَعْرَض من سے ہٹنا، پھرنا، سے کنی کترانا، سے بچنا، سے پہلو تہی کرنا، سے گریز کرنا، کو چھوڑ دینا، ترک کرنا، سے دستبردار ہونا، سے قطع تعلق کرنا، اپنا ماننے سے انکار کرنا، سے بے تعلقی یا لاعلمی ظاہر کرنا، کا ذکر نہ کرنا۔ أَعْرَضَ عن إلی سے ہٹ کر کسی اور طرف رخ کرنا۔ تَعَرَّضَ ل کی مزاحمت کرنا، مخالفت کرنا، کے خلاف اٹھ کھڑا ہونا، پر اعتراض یا اعتراضات کرنا، کا سامنا کرنا (جیسے مسئلہ کا): میں مداخلت کرنا۔ مخل ہونا، سے ٹکرانا، متصادم ہونا، کی طرف اپنی توجہ مبذول کرنا (کسی موضوع کی) تفصیلات میں جانا، کو اپنے سر لینا، کی ذمہ داری لینا، کا بیڑا اٹھانا۔ (کوئی کام) شروع کرنا اپنے آپ کو خطرے میں ڈالنا۔ کا خطرہ مول لینا۔ (دھوپ وغیرہ میں) رکھا جانا۔ تَعَارَض ایک دوسرے کی مخالفت کرنا ـــ مع سے متضاد ہونا، کے خلاف یا برعکس ہونا، سے متصادم ہونا، کے الٹ ہونا۔ اِعْتَرَض ہ کے پاس جانا، اپنے آپ کو کے سامنے پیش کرنا ـــ علی پر اعتراض کرنا، اعتراضات کرنا۔ کو ویٹو کرنا، کے بارے میں حق استرداد استعمال کرنا، کیخلاف احتجاج کرنا، کی مزاحمت کرنا، مخالفت کرنا، اعترض ہ/ ہ یال کے راستہ میں حائل ہونا، کا راستہ روکنا ـــ ل کو روکنا، کی راہ میں حائل ہونا۔ ـــ ہ کو پیش آنا، واقع ہونا، پر پڑنا (افتاد وغیرہ) إعْتَرَض سبیلَہٗ کا راستہ روکنا۔ اِسْتَعْرَض ہ/ ہ کو دکھانے کی درخواست کرنا ـــ ہ کا جائزہ لینا (خصوصاً اپنے تصور میں یا اپنی ذہنی آنکھ کے سامنے) ہ کو یاد کرنا، کو خیال میں لا کھڑا کرنا، کی آنکھوں میں تصویر پھرانا، کی ذہن میں تصویر لانا ـــ ہ کا وزن کرنا، کو تولنا، کی اہمیت یا قدر و قیمت کا اندازہ کرنا، کا جائزہ لینا، پر غور کرنا، کا معائنہ کرنا، (فوجی دستوں) کا معائنہ کرنا ـــ ہ کو پیش کرنا۔ ہ بالتفصیل سمجھانا (خصوصاً نیا نظریہ) ـــ سختی سے جانا ـــ ھم (دشمنوں کا) زیادہ بکھیڑے کے بغیر قتل عام کرنا۔ عَرْض جمع عُروض چوڑائی عرض پیشکش، اظہار، مظاہرہ، ڈرامہ کرنا، سٹیج پر لانا یا پیش کرنا، دکھانا، تمثیل پیش کرنا، نمائش بیان، تشریح، گزارش، درخواست دائر کرنا، تجویز، پیشکش، ٹینڈر (Tender)، ٹھیکہ کا تخمینہ، پریڈ (Parade)، فوجی معائنہ (Review)، تجارتی مال، مال تجارت۔ بالعَرْض کے پار، آر پار، کے سامنے کی راہیں، آڑا، ترچھا، چوڑائی میں، العرض والطلب رسد و طلب Supply & Demand، یا طلب و رسد، عرضُ الازیاء: فیشن شو (Fashion show)، عرض حال یا عرضحال جمع عرضحالات درخواست خط العرض یا درجۃ الارض عرض البلد کا درجہ، ڈگری۔ شُبَّاكُ العرض شوونڈو Show window۔ یومُ العرض یوم آخرت، آخرت، عَرْضِی قاطع، افقی، خطٌّ عرضی عرض البلد کا درجہ، جغرافیائی عرض البلد، عِرْض جمع اعراض عزت، وقار، نیک نامی، عظمت، مرتبہ، بلند مرتبہ، معزز عہدہ، انا فی عِرْضك مجھے آپ کی سخاوت پر اعتماد ہے، مجھ پر رحم کیجئے۔ عُرْض جانب بیچ درمیان۔ فی عُرْضِ البحر سمندر میں، کھلے سمندر میں۔ أَلْقَی (ضَرَبَ) بہ عُرْضَ الحائط کو حقیر جاننا، گھٹیا یا برا جاننا، کو حقارت کی نظر سے دیکھنا، ذلیل جاننا، سے نفرت کرنا، کو مسترد کرنا، کو تباہ کرنا، کو نا کام بنا دینا، کو ترک کرنا، سمندر میں پھینکنا۔ نظر الیہ عن عُرْض کو انکھیوں سے دیکھنا، شک و شبہ کی نظروں سے دیکھنا، کو ترچھی نظر سے دیکھنا۔ فی عُرْضِ الناس لوگوں کے ہجوم کے درمیان ھو من عُرْضِ الناس وہ عام لوگوں سے تعلق رکھتا ہے۔ عُرْضانی چوڑے رخ (پر)، چوڑے رخ پڑا ہوا، عرض البلدی، آڑا، ترچھا ناپا ہوا۔ عَرَض جمع أَعْرَاض حادثہ، سانحہ، غیر یقینی اور غیر ضروری خصوصیت یا وصف، اتفاقی چیز، بیماری کی علامت۔ عَرَضًا، بالعَرَض ضمناً، اتفاقاً، اتفاقی۔ عَرَضِی اتفاقی، ناگہانی، غیر ارادی، نا متوقع، غیر ضروری، ہنگامی، اتفاقی، وقتی۔ عَرَضیات غیر ضروری واقعات، غیر اہم واقعات، اتفاقی واقعات۔ خطیئۃ عَرَضیّۃ قابل معافی جرم، گناہ صغیرہ عُرْضۃ نشانہ۔ ہدف، منشا، مطلب مقصد، نیت مراد، منصوبہ ـــ ل کا نشانہ، کے خطرے میں، کا ہدف، کا امکان رکھنے والا، کا مستوجب، کے لئے موزوں، کے شایاں، کے مناسب۔ عَرُوض عروض (Prosody) جمع أعاریض پہلے مصرعہ کا جز و آخر۔ علم العروض علم عروض۔ عُرُوضی عروض سے متعلق عَرِیض جمع عِرَاض چوڑا، وسیع، بڑا، دور تک پھیلا ہوا۔ عَرِیضۃ جمع عَرَائض درخواست، عرضی۔ مَعْرِض جمع

۳۔ عَسَرَ ـِ عَسْرًا وعَسَرانًاتِ الناقةُ: اونٹنی کا دوڑتے وقت دم اٹھانا۔

ⓒ عَسُرَ ـُ عُسْرًا و عُسُرًا وعَسِرَ ـَ عَسَرًا علی: کیلئے مشکل ہونا، دشوار ہونا، صبر آزما ہونا، تکلیف دہ ہونا، ناموافق ہونا، نامساعد ہونا، عَسَرَ ـُ عَسْرًا ہ علی: پر کیلئے زور دینا، کو مجبور کرنا۔ عَسَّرَ ہ: کو مشکل اور سخت بنا دینا۔ علی: سے دشمنی کرنا، کو کچلنا، ستانا، کیلئے تکلیف دہ ہونا، کو رنج یا تکلیف یا مصیبت پہنچانا، پر بہت بوجھ ڈالنا۔ عَاسَرَہ: کے ساتھ سخت سلوک کرنا۔ أَعْسَرَ: مصیبت یا تکلیف میں ہونا، مشکل میں ہونا، ناگوار صورت یا خطرناک صورت حال میں ہونا، مفلس ہو جانا، تنگ دست ہو جانا، مالی مشکلات میں پھنس جانا، مشکلات میں مبتلا ہونا۔ تَعَسَّرَ علی: کے لئے مشکل ہونا، دشوار ہونا، صبر آزما ہونا، تکلیف دہ ہونا، ناموافق ہونا، نامساعد ہونا، تَعَاسَرَ بمعنی تَعَسَّرَ اِسْتَعْسَرَ بمعنی تَعَسَّرَ نیز ـ ہ: کو مشکل، دشوار، صبر آزما، تکلیف دہ یا ناموافق اور نامساعد پانا۔ عُسْر: مشکل، صبر آزما یا تکلیف دہ اور تنگدستی کی صورت حال، حالت زار، ناگوار، صورت حال، خطرناک صورت حال، برا حال، بری حالت، پریشانی، سخت مشکلات، عسرت، مفلسی، غربت، تنگدستی، بے نوائی، افلاس۔ عُسْرَۃ بمعنی عُسْر۔ عَسِر: دشوار، مشکل، صبر آزما، تکلیف دہ، پریشان کن، ناموافق، نامساعد۔ عَسِیر: مشکل، دشوار، سخت، کرخت، حجاز اور یمن کے مابین جنوب غربی سعودی عرب میں ایک پہاڑی ضلع کا نام۔ أَعْسَر: کھبّو، زیادہ سخت، زیادہ مشکل۔ مَعْسَرَۃ بمعنی عُسْر۔ إِعْسَار: غربت، افلاس، مالی مشکلات، دیوالیہ ہونا، دیوالیہ پن، تَعَسُّر: مشکل، مَعْسُور: مشکل حالات میں (رہنے والا) مُعْسِر: مشکل حالات میں (رہنے والا) غریب، مفلس۔ مُتَعَسِّر: دشوار، مشکل، صبر آزما، تکلیف دہ، پریشان کن، ناموافق، نامساعد۔

عسف: ا۔ عَسَفَ ـِ عَسْفًا الطریقَ وعن الطریق: راستے سے ہٹ جانا، بے راہ بھٹکنا، ـــ المفازۃَ: جنگل کو ایسے راستے سے طے کرنا، جو رواں نہ ہو۔ کہتے ہیں۔ بات یعسف اللیلَ و باللیل: وہ رات کو بے راہ ہو کر چلتا رہا۔ السلطانُ: سلطان کا ظلم کرنا۔ ـ ہٗ: پر ظلم کرنا۔ ـــ الشیَٔ: چیز کو زبردستی لے لینا۔ ـــ فی الامر: کام بے سوچے سمجھے کرنا۔ ـ الدمعُ الجفونَ: آنسو بکثرت بہنا۔ عَسَفَ: بغیر علامت و نشان کے چلنا۔ أَعْسَفَ: رات کو بے راہ چلنا۔ تَعَسَّفَ عن الطریق: راستہ سے ہٹ جانا۔ ـــ الامرَ: کو بے سوچے سمجھے اختیار کرنا۔ ـــ فلانًا: پر ظلم کرنا۔ ـــ فی القول: بات کہنے میں بے راہ روی کرنا۔ بات کے ایسے معنی لینا جس پر اس کی دلالت واضح نہ ہو۔ اِعْتَسَفَ الطریقَ: بے جانے ہوئے راہ پر چلنا۔ ـ عن الطریق: راستہ سے ہٹ جانا۔ ـ الامرَ: کو بے سمجھے بوجھے اختیار کرنا۔ ـ فلانًا: پر ظلم کرنا۔ اِنْعَسَفَ الشیُٔ: چیز کا مڑنا۔ العَسْف (مص): ظلم۔ العَسَّاف و العَسُوف و المِعْسَف: بہت ظالم۔ العِسِّیف: بے جانے و بے رہبر راہ چلنے والا کہتے ہیں۔ أخذوا فی مَعَاسِیف البیدِ معامیها: وہ جنگل کے نامعلوم راستوں پر چلنے لگے۔

۲۔ عَسَفَ ـِ عَسْفًا ہٗ: سے خدمت لینا۔ ـ لِفُلان: کسی کے لئے کام کرنا۔ عَسَفَ البعیرَ: اونٹ کو چلا چلا کر تھکا دینا۔ أَعْسَفَ: غلام سے سخت کام لینا۔ تَعَسَّفَ وَ اِعْتَسَفَ فلانًا: سے کام لینا، سے خدمت کرانا، یا لینا۔ العَسِیف جمع عُسَفَاء وعِسَفَة: مزدور۔

۳۔ العَسْفُ: موت۔ العَاسِف من الابل: جمع عَوَاسِف: عساف کی بیماری والا اونٹ۔ کہتے ہیں۔ ناقۃٌ عَاسِفٌ: عساف کی بیماری میں مبتلا اونٹنی۔ العُسَاف: (طب) اونٹ کی ایک بیماری جو اونٹ کے لئے انسان کے نزع کی مانند ہوتی ہے۔

ⓒ عَسَفَ ـِ عَسْفًا فی: کو احتیاط اور سوچے سمجھے بغیر کرنا، کو اندھا دھند کرنا۔ ـــ ہ: سے بے انصافی سے پیش آنا، پر ظلم کرنا۔ عَسَّفَ ہ: پر بہت بوجھ ڈالنا، کو بہت کام دینا، سے بہت زیادہ کام لینا، پر بہت زیادہ ٹیکس لگانا۔ أَعْسَفَ بمعنی عَسَّفَ، تَعَسَّفَ ہ: اٹکل سے کوئی کام کرنا، کو یونہی اتفاق سے کرنا۔ ـــ فی: کو من مانے طریقہ سے انجام دینا۔ ـ عن: سے انحراف کرنا، ہٹنا، تجاوز کرنا، سے بھٹک جانا، سے بھٹکتے پھرنا۔ اِعْتَسَفَ ہ: کوئی کام بے سوچے سمجھے کرنا، اٹکل سے کرنا۔ ـــ عن: سے انحراف کرنا، تجاوز کرنا، سے بھٹک جانا، سے بھٹکتے پھرنا۔ ـ: بھٹک جانا۔ ـ ہ ب: کو کچھ کرنے پر مجبور کرنا۔ عَسْف: ناانصافی، ظلم، استبداد، عَسُوف: بے انصاف، ظالم، جابر، مستبد حکمران، مطلق العنان حاکم۔ عَسَّاف: بے انصاف، ظالم، مستبد حکمران، مطلق العنان حاکم۔ تَعَسُّف: ظلم، من مانی، خود مختاری، زبان کو استعمال کرنے کا من مانا، آزاد اور غلط اسلوب۔ تَعَسُّفی: خود مختارانہ من مانا، ظالمانہ مستبدانہ، اِعتساف: بھٹکنا، انحراف، کجروی، دباؤ، جبر، استبداد، زبردستی۔

عسق: ا۔ عَسِقَ ـَ عَسَقًا وعَسَّقَ بہ: سے چمٹ جانا۔ ـ علیہ: سے طلب میں اصرار کرنا۔ العَسَق (مص): تنگ خوئی، اول شب کی تاریکی۔ العَسِیقَة: خراب شراب۔

۲۔ عَسْقَلَ السرابُ: سراب کا چمکنا۔ العَسْقَل عساقِل کا واحد۔ عسقلُ الرأس: سر کے اوپر کا حصہ۔ العَساقِل و العَساقِیل: سراب، بادل کے متفرق ٹکڑے۔

۳۔ العُسْقُل (ن): پودے کے تنے یا جڑ کا سخت اور پھولا ہوا حصہ جو بھرپور غذائی مواد پر مشتمل ہوتا ہے۔

ⓒ عَسْقلان: جنوب غربی فلسطین میں ایک بندرگاہ کا نام۔

عسک: ا۔ عَسِکَ ـَ عَسَکًا بہ: سے چمٹنا۔ تَعَسَّکَ الرجُلُ فی مشیتہ: بل کھاتے ہوئے جانا۔

۲۔ عَسْکَرَ القومُ: لوگوں کا جمع ہونا۔ ـ اللیلُ: رات کی تاریکی کا بڑھنا۔ الشیَٔ: کو جمع کرنا۔ جمع کی ہوئی شے مُعَسْکَر کہلاتی ہے۔ العَسْکَر جمع عَسَاکِر: جمع لشکر (فارسی لفظ)۔ ہر چیز کا بہت سا حصہ۔ کہتے ہیں۔ انجلت عنہ عساکرُ الھم: غم کی کثرت اس سے دور ہو گئی۔ المُعَسْکَر (مفع): جمع ہونے کی جگہ (اع) کیمپ، پڑاؤ، فرودگاہ۔ چھاؤنی۔

ⓒ عَسْکَر جمع عَسَاکِر: فوج، لشکر (army) فوجی (Soldiers) رسالہ عَسَاکِر ضابطیة: پولیس police troops یا constabulary۔ عسکری: فوجی (Army)۔ العسکریون: فوجی The militray جمع عَسَاکِر: (فوجی) سپاہی، نجی فوج، پولیس والا Police man، فوج enlistad men ranks۔ عَسْکَرِیَّة: فوجی خدمت Military service فوجی طاقت پر بھروسہ Militarism، فوجیت، سپاہیت، مُعَسْکَر جمع مُعَسْکَرات: فوجی کیمپ، فوجی پڑاؤ، چھاؤنی کیمپ۔ مُعَسْکَرُ الاِعْتِقَال: سیاسی قیدیوں کا ایک کیمپ، مرکز اسیران سیاسی۔

عسل: عَسَلَ ـِ عَسْلًا الطعامَ: کھانے میں شہد ملانا۔ ـ القومَ: کو شہد کھلانا، شہد کا توشہ دینا۔ عَسَّلَ القومَ: کو شہد کھلانا، کو شہد کا توشہ دینا۔ ـ الطعامَ: کھانے میں شہد ملانا۔ ـــ ت النحلُ: مکھیوں کا شہد بنانا۔ ـــ الشیُٔ: چیز کا شہد جیسی ہونا۔ اِسْتَعْسَلَ: شہد طلب کرنا۔ ـــ ت النحلُ: مکھیوں کا شہد بنانا۔ العَسَل (مص) جمع أَعْسَال و عُسُل و عُسْل و عُسُول و عُسْلان شہد (مذکر اور کبھی مونث) تھوڑے شہد کو

عَسَلَة کہتے ہیں۔ شیرۂ کھجور۔ کہتے ہیں۔ مالفلان مَضرِبُ عَسَلةٍ: فلاں بے نسب ہے۔ ماترکَ لهٗ مَضرِبَ عَسَلةٍ: اس نے اس کو گالی دی حتی کہ اس کا نسب کالعدم کردیا اور اس کے منصب کی نفی کردی۔ العَسَلِیّ: شہد کے رنگ کا، العَاسِل (فا) جمع عُسَّل وعَواسِل: شہد نکالنے والا۔ نیکوکار، دیانت دار، نیک خداترس۔ خَلِیَّةٌ عَاسِلَة: شہد والا یا شہد کا چھتہ۔ العَسَّال: شہد نکالنے والا۔ العَسَّالة: شہد کی مکھی کا چھتہ، شہد کی مکھی۔ شہد نکالنے والے العَسُول جمع عُسُل: نیکوکار۔ نیک المَعْسَلَة و المَعْسُلَة: شہد کی مکھی کا چھتہ۔ المَعْسُول (مفع) رَجُلٌ مَعْسُولُ الکَلام: شیریں زبان۔ خوش آواز۔ مَعْسُولُ المَواعِید: سچے وعدوں والا۔

۲۔ عَسَلَ ـُ عَسَلاً و عَسَلاناً الماءُ: پانی کا ہوا کی وجہ سے لہرانا۔ ـــ ـِ عَسْلاً و عُسُولاً و عَسَلاناً الرمحُ: نیزہ کا ہلنا، تھرانا، خوب حرکت کرنا۔ ـــ الذئبُ او الفرسُ: گھوڑے یا بھیڑیے کا دوڑنے میں بےچین ہونا اور سر جھٹکنا۔ عَسَلَ النائمُ: اونگھنا۔ رمحٌ عَاسِلٌ و عَسَّال و عَسُولٌ: نرمی کی وجہ سے حرکت کرنے والا نیزہ۔

۳۔ العَسَل: کہتے ہیں: عَسَلاً لَهٗ: بمعنی تَعْساً لَهٗ: کے لئے ہلاکت ہو۔ العَسَّال (ح): بھیڑیا۔ العَسِیل جمع عُسُل: عطر فروش کی جھاڑو جس سے وہ عطر جمع کرتا ہے۔

۴۔ عَسْلَجَ الشجرُ: درخت پر نرم ٹہنی نکلنا۔ العُسْلُج جمع عَسَالِج و العُسْلُوج جمع عسالیج: نرم ٹہنیاں۔

۵۔ عَسْلَطَ: غیر مربوط کلام کرنا۔ کلامٌ مُعَسْلَطٌ: غیر مربوط بات چیت۔

(ف) عَسَّلَ ـ: کوئی چیز شہد سے تیار کرنا یا اس میں شہد ملانا۔ کو میٹھا کرنا، خوشگوار کرنا۔ عَسَلُ سُکَّر: راب، شیرہ۔ عَسَلٌ اَسْوَد: راب، شیرہ۔ شہر العَسَل: ہنی مون، ماہ عسل۔ عَسَلِیّ: شہد کے رنگ کا، عنبری، بادام جیسا۔ عَسَّال: شہد جمع کرنیوالا، شہد کی مکھیاں پالنے والا۔ عَسَّالَة: چھتا، نحل گاہ۔ عَیسلان: سنبل (hacinth) مَعْسَلَة: چھتا، نحل گاہ۔ تَعْسِیلَة: جھپکی، ہلکی سی نیند، اونگھ۔ مَعْسُول: شہد سے تیار کی ہوئی (چیز) شہد ملی ہوئی (چیز) شہد جیسی میٹھی۔ عُسْلُج جمع عَسَالِج: چھوٹی ٹہنی، نرم ڈالی، کونپل۔ عُسْلُوج جمع عَسَالِیج: نرم ڈالی، چھوٹی ٹہنی، کونپل۔

عسم: ۱۔ عَسَمَ ـِ عَسْماً و عُسُوماً فی الامر: کا لالچ کرنا، کی کوشش کرنا، کی سنجیدگی سے خواہش کرنا۔ اِعْتَسَمَ: کمائی کرنا۔ ـــ فلاناً: کو اس کی طمع کی چیز دینا۔ العَاسِم: اپنے کنبہ کیلئے کمانے والا۔ العُسُوم: خشک روٹی کے ٹکڑے، کمی۔ العَسْمَة: منہ بھر (کہتے ہیں۔ ماذاق الاِعْسَمَة: اُس نے صرف منہ بھر کے چکھا) العُسْمَة: خشک روٹی کے ٹکڑے۔ العَسُوم جمع عُسُم: اپنے کنبے کے لئے کمانیوالا۔ المَعْسَم: جائے طمع۔ کہتے ہیں۔ مالك فی بنی فلان مَعْسَمٌ: تمہارے لئے فلاں قبیلے میں کوئی جائے طمع نہیں۔

۲۔ عَسَمَ ـِ عَسْماً و عُسُوماً و اُعْسِمَ ت عینُهٗ: آنکھ کا بہہ پڑنا، آنکھ کا بند ہونا بقول بعض پلک کا چپک جانا۔

۳۔ عَسِمَ ـَ عَسَمَاتِ القومُ او الکفُّ: پاؤں یا ہتھیلی کا خشک ہوکر ٹیڑھا ہوجانا صفت مذکر اَعْسَم صفت مونث عَسْماء۔ اَعْسَمَ یَدَهٗ: ہاتھ کو خشک کردینا۔

عسن: ۱۔ عَسِنَ ـَ عَسَناً الکلاءُ فی الدابّة: گھاس ہضم ہوجانا اور جانور فربہ ہوجانا۔ ـــ ت الدابّة: چارہ ہضم ہونا اور جانور کا موٹا ہوجانا۔ اَعْسَنَ المکانُ: جگہ کا کچھ سبزی اگانا۔ العُسْن والعَسَن: چربی۔ العَسُون والاَعْسَن جمع عُسْن: موٹا، فربہ۔

۲۔ تَعَسَّنَ الشیئَ: کا پتہ نشان تلاش کرنا۔ ـــ اَباهُ: اپنے باپ سے مشابہ ہونا۔ العِسْن مثل، نظیر اَعْسَان الشیئِ: کسی چیز کے نشان اور اس کی جگہ، کہتے ہیں۔ ھو علی اَعْسَانٍ من ابیه: وہ اپنے باپ کے مشابہ ہے۔

۳۔ العَسَن: سپیدی اور بالوں کی خوبصورتی کے ساتھ لمبائی۔

عسا: ۱۔ عَسَا ـُ عَسَاءً و عُسُوّاً النباتُ: نباتات کا گاڑھا اور سخت ہونا۔ ـــ ت یَدُهٗ: کام کی وجہ سے ہاتھ سخت ہونا۔ ـــ اللیلُ: رات کا بہت تاریک ہونا۔ العَاسِی (فا): سخت مزاج۔

۲۔ عَسَا ـُ عَسْواً و عُسُوّاً و عُسِیّاً و عَسَاءً و عَسْوَةً الشیخُ: بوڑھا ہونا۔ العَسْوَة: بڑھاپا۔

۳۔ العَسْوُ: موم۔

عسی: عَسِیَ ـَ عَسًی النباتُ: نباتات کا گاڑھا اور سخت ہونا۔ عَسَی: جامد فعل ہے اور مقاربہ کے افعال میں سے ہے۔ محبوب چیز میں امید اور ناپسندیدہ بات میں خوف کیلئے آتا ہے اور سورہ البقرہ میں اللہ تبارک و تعالی کے قول میں یہ دونوں معنی اکٹھے آئے ہیں۔ عسی ان تکرھو شیئاً وھو خیر لکم وعسی ان تحبوا شیئاً وھو شرٌّ لکم۔ اَعْسِ بهٖ: فعل تعجب بمعنی اَخْلِقْ بهٖ: ہے یعنی کس قدر لائق ہے۔ العَسِی والعَسِیّ والمعساة بالامر: کے لائق، مناسب۔ المِعْسَاءُ: نوخیز لڑکی، قریب بلوغ لڑکی۔

(ف) عَسَی: (أن کے ساتھ) ہوسکتا ہے، ممکن ہے کہ، شاید، ماعسی ان یکون: کیا ہوسکتا ہے۔ ماذا عسی ان افعلَ: مجھے کیا کرنا چاہئے۔ ما عسی ینفع ھذا: یہ کس کام کا ہوسکتا ہے۔ ماذا عساہ یقول: وہ کیا کہہ سکتا ہے؟ عَسِیّ: مناسب، موزوں، ھو عسی ب (یا أن): یہ اس کے لئے مناسب ہے اس کے لئے مناسب ہے (کہ)۔ ھم عسیون ب: یہ ان کے لئے مناسب ہے۔ ان کے لئے مناسب ہے (کہ)۔ عاس: خشک، مرجھایا ہوا، پژمردہ۔

عش: ۱۔ عَشَّ ـُ عَشّاً الشیئَ: کو جمع کرنا۔ ـــ الطائرُ: پرندہ کا گھونسلے میں رہنا۔ عَشَّشَ الطائرُ: پرندہ کا گھونسلا بنانا۔ اِعْتَشَّ: گھونسلا بنانا۔ العَشّ و العُشّ جمع عِشَاش و عِشَشَة و اَعشاش و عُشُوش: گھونسلا۔ المُعَشَّش (مفع): وہ جگہ جہاں پرندہ گھونسلا بناتا ہے۔

۲۔ عَشَّ ـُ عَشّاً القمیصَ: قمیص کی مرمت کرنا۔ اِنْعَشَّ الثوبُ: کپڑے کا پیوند والا ہونا۔

۳۔ عَشَّ ـُ عَشّاً الشیئَ: کو حاصل کرنا۔ المَعَشّ: درخواست، مطلب۔

۴۔ عَشَّ ـُ عَشّاً المعروفَ: تھوڑی سی مہربانی کرنا۔ ـــ ت النخلةُ: کھجور کے درخت کا کم ٹہنیوں والا ہونا۔ ـــ عُشُوشَةً و عَشَاشَةً و عَشَشاً البدنُ: بدن کا لاغر ہونا صفت: عَشّ۔ عَشَّشَت النخلةُ: کھجور کے درخت کا کم ٹہنیوں والا ہونا۔ اَعَشَّ البدنَ: جسم کو کمزور کرنا۔ ـــ الرجلُ: کم درختوں والی سخت زمین میں پہنچنا۔ اِعْتَشَّ البدنَ: بدن کو لاغر کرنا۔ العَشّ (مص): تھوڑی بخشش تھوڑی عطا۔ رجلٌ عَشٌّ: کمزور بدن والا امرد۔ العَشَّة: کم شاخوں والا کھجور کا درخت، خراب جگہ میں اگا ہوا درخت، کم درختوں والی زمین۔

۵۔ عَشَّشَ الکلاءُ: گھاس کا خشک ہونا۔

۶۔ اَعَشَّ فلاناً عن الامر: کو سے روکنا باز رکھنا۔ ـــ الظبیَ: ہرن کو بھٹ سے نکالنا۔

(ف) عَشَّشَ: گھونسلا بنانا، جڑ پکڑنا، مستحکم ہونا، قائم ہونا، آباد ہونا۔ اِعْتَشَّ: گھونسلا بنانا۔ عُشّ جمع عِشَاش و اَعْشَاش و عِشَشَة: گھونسلا آشیانہ۔ عُشَّة و عِشَّة جمع عُشَش و عِشَش: جھونپڑا، جھونپڑی، چھپر،

گنج، گنجلہ۔

عشب: ا۔ عَشِبَ ـ عَشَبًا و عُشُبُ ـ عُشَابَۃُ المکانُ: جگہ کا سبز گھاس والی ہونا۔ صفت عَاشِب۔ عَشَبَ المکانُ: جگہ کا سبز گھاس اگانا۔ أعْشَبَ القومُ: سبز گھاس پر پہنچنا۔ کہتے ہیں: أعْشَبْتَ (فَانْزِل) تم ہرے بھرے مقام پر پہنچ گئے۔ تو اتر پڑو۔ ـــ المکانُ: جگہ کا سبز گھاس کا اگانا۔ تَعَشَّبَ و اِعْتَشَبَ: سبز گھاس چرنا، موٹا ہونا۔ اِعْشَوْشَبَ: سبز گھاس پر پہنچنا۔ ـــ المکانُ: کسی جگہ کا بہت گھاس والی ہونا۔ ارضٌ عاشِبَۃ: بہت سبز گھاس والی زمین۔ العَشَابَۃ: سبز گھاس کی بہتات۔ العُشْب جمع أعْشَاب (واحد عُشْبَۃ) سبز گھاس۔ العِشْب والعشِیب والمُعْشِب والمِعْشَاب: سبز گھاس والی جگہ، بہت گھاس والی جگہ۔ ارضٌ عَشِبَۃ وعَشِیبَۃ و مُعْشِبَۃ و مِعْشَاب: بہت گھاس والی سرزمین۔ العَشَّاب: سبز گھاس والا، سبزی والا۔ التَعَاشِیب: سبز گھاس کے متفرق قطعات

۲۔ عَشِبَ ـ عَشَبًا الخبزُ وغیرُہ: روٹی وغیرہ کا خشک ہونا۔

۳۔ عَشُبَ ـ عَشَابَۃ و عُشُوبَۃً الرجُلُ: پستہ قد اور بدصورت ہونا صفت عَشَبٌ مذکر کے لئے عَشَبَۃ مونث کیلئے العَشَبَۃ: بڑھاپے کی وجہ سے ٹیڑھی کمر والا مرد یا عورت۔

(ن) عَشَبَ ـ وعَشُبَ ـ وعَشَّبَ: (زمین) کا گھاس دار ہونا، گھاس سے ڈھکی ہونا۔

عُشْب: (اسم جمع) واحد عُشْبَۃٌ جمع أعْشَاب: (سبز) گھاس، نباتات، سبزہ چارہ، پودے، چراگاہ کی گھاس۔ عُشْبَۃ: پودا، بوٹی، جڑی بوٹی، عُشْبِی: جڑی بوٹی کا (سا)، جڑی بوٹی سے متعلق، نباتاتی پودے کا، پودے سے متعلق، (مرکبات میں)

عَشِب: سرسبز گھاس دار، وافر، فراواں، کثیر، بہت گھاس والا۔ عَشَابَۃ: بافراط روئیدگی، نباتات، پھل پودے، مُعْشِب: گھاس دار سرسبز، وافر گھاس، بہت گھاس والا۔

عشر: ا۔ عَشَرَ ـ عَشْرًا: دس میں سے ایک لینا، نو پر ایک بڑھانا۔ ـ القومَ: قوم کا دسواں ہونا۔ ـ الناقۃ: اونٹنی کا دس ماہ کی حاملہ ہونا۔ ـــ عُشْرًا و عُشُورًا المالَ: مال کا دسواں حصہ لینا۔ ـ القومَ: قوم کے مال کا دسواں حصہ لینا، قوم کا دسواں ہونا، ان میں سے ایک لینے سے نو ہوجانا۔ عَشَّرَ المالَ: مال کا دسواں حصہ لینا۔ ـــ القومَ: قوم کے مال کا دسواں حصہ لینا، قوم کا دسواں ہوجانا، ان میں سے ایک لینے سے نو ہو جانا۔ ـــ ت الناقۃُ: اونٹنی کا دس ماہ کی حاملہ ہونا۔ ـــ الحمارُ: گدھے کا دس بار رینگنا اسی سے ہے عربوں کے ہاں تعشیر، ان کا خیال تھا کہ جب کوئی شخص کسی گاؤں میں جانے کا ارادہ کرتا جس میں وباء کا خطرہ ہوتا تو گاؤں کے دروازے پر دس بار پکارنے سے وبا اس کو نقصان نہیں پہنچاتی تھی۔ أعْشَرَ العددَ: کو دس کردینا۔ ـ القومُ: دس ہوجانا۔ ـ ت الناقۃُ: اونٹنی کا دس ماہ کی حاملہ ہونا۔ العِشْر جمع اَعْشَار: دس وال حصہ، اونٹوں کا دسویں یا نویں دن گھاٹ پر جانا۔ العُشْر جمع عُشُور و أعْشَار: دسواں حصہ۔ العَشَرَۃ جمع عشرات: دس (مذکر کے لئے) کہتے ہیں۔ عَشَرَۃُ رجال: دس مرد، مونث کے لئے کہتے ہیں۔ عشر نساء: (دس عورتیں) گیارہ اور بارہ کیلئے اگر معدود مذکر ہوتو اَحَدَ عَشَرَ اور مونث ہوتو اِحدٰی عَشَرَۃَ کہیں گے اور اسی طرح بارہ کیلئے اگر معدود مذکر ہو تو اثنا عَشَرَ اور مونث ہوتو اِثنتاء عشرۃ: کہیں گے اور معدود واحد منصوب لایا جائیگا جیسے اَحَدَ عَشَرَ رجلاً و احدی عشرۃ امرأۃ: گیارہ مرد، گیارہ عورتیں تیرہ سے ۱۹ تک معدود تو واحد منصوب ہی رہیگا لیکن مذکر کیلئے پہلا جز مونث اور دوسرا مذکر لایا جاتا ہے۔ جبکہ معدود مونث کے لئے پہلا جز مذکر اور دوسرا مونث جیسے خَمْسَۃَ عَشَرَ رجلاً اور خَمْسَ عَشْرَۃَ امرأۃً۔ العشرون (ع ح): بیس (مذکر و مونث) عشرون رجلا او امرأۃً و عشرین رجلاً او امرأۃً (بیس مرد، بیس عورتیں) العَاشِر (فا) جمع عُشَّر م عاشرۃ جمع عَوَاشِر: دسواں، دسویں دن گھاٹ پر جانے والا اونٹ۔ العاشور و العاشوراء و العاشوری و العَشُوری: ماہ محرم کی دسویں تاریخ، کہتے ہیں۔ جاؤا عُشَارَ اَوْ مَعْشَرَ: وہ دس دس (کرکے) آئے۔ (یہ دونوں کلمے وصفیت اور عدل کی بنا پر غیر منصرف ہیں)۔ عُشَارَۃُ الشیٔ: چیز کا دسواں حصہ۔ ثوبٌ عُشَارِیٌّ: دس گز لمبا کپڑا۔ غلامٌ عُشَارِیٌّ: دس سال کا لڑکا۔ العَشَّار: دسواں حصہ لینے والا۔ عُشر لینے والا۔ الأعْشَارِی جمع عُشَر: اعشار کی طرف منسوب۔ أعشاری (Decimal)۔ العُشَرَاء من النوق جمع عِشَار و عُشَرَاوَات: آٹھ یا دس ماہ کی حاملہ اونٹنی، وہ اونٹنی جو بچہ جن چکی ہو۔ (جیسے زچگی کی حالت میں عورت جسے نفساء کہتے ہیں)۔ العُشَرِیَّۃ (ن) ایک درخت جو شمالی امریکا میں اُگتا ہے۔ العَشِیر جمع أعْشِرَاء: دسواں حصہ۔ المِعْشَار: دسواں حصہ۔

۳۔ عَاشَرَ مُعَاشَرَۃً ہُ: کے ساتھ مل جل کر رہنا۔ تَعَاشَرَ و اِعْتَشَرَ القومُ: ایک دوسرے کے ساتھ رہنا۔ العِشْرَۃ: دوستی، سماجی باہمی روابط۔ العَشِیر جمع عُشَرَاء: قبیلہ، قریبی، دوست، شوہر، بیوی۔ العَشِیرَۃ جمع عَشَائِر و عَشِیرات: قبیلہ، خاندان۔ عَشِیرَۃُ الرجُلِ: برادران، باپ کی جانب سے قریبی لوگ۔ المَعْشَر جمع مَعَاشِر: جماعت، آدمی کے اہل، جن، انس۔

۴۔ العُشَرُ: (واحد عُشَرَۃ) (ن): ایک درخت جس سے گوند نکلتی ہے۔ جنوبی ایشیا، عرب ممالک اور افریقہ میں پیدا ہوتا ہے۔ الأعْشَارِ والعَوَاشِرِ: پرندے کے اگلے بڑے پر۔ الأَعْشَر: احمق۔ ناقۃٌ مِعْشَار: بہت دودھ دینے والی اونٹنی۔

(ن) عَشَرَ ـ عُشْرًا ہ: سے کا دسواں حصہ اکٹھا کرنا۔ عَشَّرَ: بمعنی عَشَرَ نیز دس حصوں میں تقسیم کرنا۔ عَاشَرَہ: سے قریبی تعلقات ہونا، کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا، کے ساتھ رہنا۔ تَعَاشَر: ایک ساتھ رہنا، ایک دوسرے کے ساتھ قریبی تعلقات ہونا، ایک دوسرے کے ساتھی ہونا۔ عُشْر جمع أعْشَار و عُشُور: دسواں، دسواں حصہ، عُشر Tilthe عُشْرُ مِعْشَار: ایک سوواں۔ عُشْرِی أعشاری (Decimal) أعْشَارِی: اعشاری (Decimal)۔ عِشْرَۃ: قریبی تعلقات، گہری دوستی، مستقل رفاقت، تعلقات، سماجی باہمی روابط، معیت، رفاقت، صحبت، ساتھ، ازدواجی اتحاد، میاں بیوی کا اتحاد۔ عَشَرَۃ م عَشَر: دس العَشَر: ماہ محرم کے پہلے دس دن۔ ثلاثَۃَ عَشَرَ م ثَلاثَ عَشَرَۃ: تیرہ۔ عَشَرات: کئی دس، دسیوں، دس سال کی مدتیں، دہ سالہ مدتیں، درجنوں، سکور۔ عَشَّار: عُشر اکٹھا کرنے والا (Collector of the tilthe) عَشِیر: جمع عُشَرَاء: ساتھی، دوست، ہم صحبت، عَشِیرۃ جمع عَشَائِر: چھوٹا قبیلہ، برادری، خاندان، رشتہ داری، قریب ترین رشتہ دار، قبیلہ۔ العَشَائِر: بدو، بدوی لوگ، خانہ بدوش عرب۔ حرس العشائر: بدوی پولیس، عشائری: بدوی۔ العُرْفُ العشَائِرِیُّ: بدوؤں کا رواج، یا قانونِ رواج۔ مَعْشَر جمع مَعَاشِر: مجموعہ، اجتماع، قوم، فرقہ، گروہ، اتحاد، اخوت، بھائی چارہ، ٹولی، معاشرہ، سماج، سوسائٹی، حلقہ، گروہ، رشتہ داری، یا مَعْشَر الشباب: اے نوجوانو! مِعْشَار: دسواں، دسواں حصہ، مُعَاشَرَۃ: قریبی رفاقت، گہری دوستی، تعلق، سماجی تعلقات، باہمی روابط، سماج، ٹولہ، مستقل

رفاقت، عام لوگ، عوام، خاص وعام۔ مُعَاشِر: ساتھی، دوست، ہم صحبت، رفیق۔

عشز: ۱۔ عَشَزَ ۔ عَشَزاً: کٹی ہوئی ٹانگ والے کی طرح چلنا۔ ۔ علی عصاۃ: لاٹھی پر ٹیک لگانا۔

۲۔ العَشُوزُ جمع عَشَاوِز: دشوار گذار رستہ یا زمین۔ والعَشَوَّزُ: مضبوط قوی موٹا۔

عشق: عَشِقَ ۔ عِشْقاً و عَشَقاً و مَعْشَقاۃً: سے بہت محبت کرنا، سے محبت میں حد سے بڑھ جانا، صفت عَاشِقٌ جمع عُشَّاق و عَاشِقُون مونث عاشِقَة و عَاشِق جمع عَوَاشِق ۔ بالشیٔ: سے چمٹنا۔ تَعَشَّقَ: عاشق بننا۔ ۔۔ ۃ: سے بہت محبت کرنا۔ العِشْق (مص): محبت کی زیادتی (پارسائی اور غیر پارسائی دونوں میں) العَشِیق: عاشق، معشوق۔ العَشَّاق و العِشِّیق: بہت زیادہ عشق کرنے والا۔

○ عَشِقَ ۔ عِشْقَاۃً: سے جذباتی طور پر محبت کرنا۔

عَشَقَ ۃ: پر ٹھیک بٹھانا، فٹ کرنا، کے ساتھ باہم جوڑنا، چول سے چول جوڑنا، کو مربوط کرنا، جوڑنا، ملانا۔

تَعَشَّق ھا: (عورت) سے عشق بازی کرنا، سے معاشقہ کرنا، عَشِیق: عاشق محبوب۔ عَشِیقَة: محبوبہ۔ عِشِّیق: عاشق۔ تعشیق: جوڑنا، ملانا۔

مَعْشُوق: عاشق، محبوب۔ مَعْشُوقَة: محبوبہ، عَاشِق جمع عاشقون و عُشَّاق: عاشق۔ شائق، شوقین۔

عشم: ۱۔ عَشِمَ ۔ عَشَماً و عُشُوماً و تَعَشَّمَ الشیٔ: خشک ہونا۔ خبزٌ عَشِمٌ: خشک، سوکھی یا خراب روٹی۔ العَشَمَة: خشک روٹی، لاغری کی وجہ سے خشک، پیر فرتوت (مذکر و مونث) کہتے ہیں۔ شیخٌ عَشَمَةٌ و عجوزٌ عَشَمَةٌ۔ خبزٌ عَیْشَم: سوکھی یا خراب روٹی۔ الأعْشَم م عَشْمَاء: سوکھا درخت، عمر رسیدہ بوڑھا۔

۲۔ العَشَم: لالچ۔ العَشَمَة: لالچ الأعْشَم م عَشْمَاء: دو آپس میں ملے ہوئے رنگ۔

عشن: عَشَنَ ۔ عَشْناً و عَشَنَ و أعْشَنَ: اٹکل سے بات کہنا، قیاس آرائی کرنا۔ إعْتَشَنَ: قیاس آرائی کرنا، رائے لگانا۔ ۔ فلاناً: پر ناحق حملہ کرنا۔ العُشَان: گری ہوئی خراب کھجوریں۔ العُشَانَة: گری ہوئی خراب کھجوریں، کھجور کی شاخ کی جڑ۔

عشا: ۱۔ عَشَا ۔ عَشْواً: رتوندے والے کی طرح کام کرنا، کی نگاہ کا کمزور ہونا۔ دن کو دیکھنا اور رات کو نہ دیکھ سکنا صفت عَشٍ و أعْشَی ۔ الابلَ: اونٹوں کو رات کے وقت چرانا۔ ۔ الرجلَ: کے پاس رات کو جانا۔ ۔ ۃ والنّبأ: کے پاس جانا اور بخشش طلب کرنا۔ ۔۔ عنه: سے اعراض کرنا اور دوسرے کی طرف مائل ہونا۔ ۔۔

عَشْوًا و عُشُوًّا النارَ و الی النار: رات کو آگ دیکھ کر راستہ پوچھنے یا مہمانی کی امید میں اس کی طرف چلنا۔ ۔۔ عَشْوًا و عَشْیًا الرجلَ: کو رات کا کھانا کھلانا۔ عَشِیَ یَعْشَی عَشًا: دن اور رات کو نظر کا کمزور ہونا یا دن کو دیکھنا اور رات کو نظر نہ آنا۔ صفت: عَشٍ و أعْشَی۔ ۔۔ العشاءَ: رات کا کھانا کھانا صفت عَشْیَان ۔ ۔ ت الابلُ: رات میں اونٹوں کا چرنا، صفت: عَاشِیَة جمع عَوَاشٍ ۔۔ علیه: پر ظلم کرنا۔ عَشَّی تَعْشِیَةً الطیرَ: آگ روشن کر کے پرندوں کو اندھا بنا کر شکار کرنا۔ ۔۔ الابلَ: اونٹوں کو رات کے وقت چرانا۔ ۔ الرجُلَ: کو رات کا کھانا کھلانا۔ أعْشَی إعْشَاءً الرجُلَ: کو رات کا کھانا کھلانا، کو دینا، عطا کرنا۔ اللّٰه الرجُلَ: اللہ کا کسی کو رتوندے میں مبتلا کرنا۔ تَعَشَّیٰ: رات کا کھانا کھانا، تَعَاشَی تَعَاشِیًا: اپنے آپ کو رتوندے والا ظاہر کرنا۔ ۔۔ عنه: جاہل بننا۔ إعْتَشَی اعتشاءً: عشاء کے وقت چلنا۔ ۔۔ النارَ: رات کے وقت آگ دیکھ کر اس کی طرف جانا۔ اسْتَعْشَی إسْتِعْشَاءً الرجُلَ: کو ظالم پانا۔ ۔ نارًا: آگ کی روشنی میں راہ پانا۔ العَشَاء و العَشَاوَة: نگاہ کی کمزوری، دن اور رات کو یا صرف رات کو، رتوندی، شب کوری۔ العَشَاء جمع أعْشِیَة: شام کا کھانا۔ العشاء: رات کی ابتدائی تاریکی، بقول بعض غروب آفتاب سے شام کے دھندلکے تک کا وقت یا دن کا آخری حصہ۔ العشاءان: غروب آفتاب اور شام کا دھندلکا۔ (رات کی تاریکی)۔ العَشْوَاء جمع عُشْی: أعشی کا مونث۔ شب کور (جسے رات کو نظر نہ آتا ہو، رات کی اندھی)، تاریکی، اونٹنی، جس کو سامنے کچھ نظر نہ آئے۔ کہتے ہیں۔ ھو یخبط خبطَ عشواءَ: وہ بغیر سوچے سمجھے کام کرتا ہے۔ ھو اخبطُ مِن عَشْوَاءَ: وہ اس اونٹنی سے بھی زیادہ اندھا ہے جس کو سامنے کی چیز نظر نہیں آتی۔ انهم لفی عشواءَ من امرهم: وہ اپنے معاملہ میں حیران ہیں اور انہیں کچھ سجھائی نہیں دیتا۔ رَکِبَ العَشْوَاءَ: وہ ٹامک ٹوئے مارنے لگا۔ العُشْوَة و العِشْوَة: آگ کا شعلہ جو رات کے وقت دور سے دکھائی دے اور دیکھنے والا اس کی طرف چل پڑے۔ اٹکل بازی سے کام کرنا، کہتے ہیں أوْطَأهُ عُشْوَةً: اس نے اسے ایک امر مشتبہ میں پھنسا دیا۔ یہ اس وقت کہتے ہیں جب کوئی ایسی اطلاع دے جسے سن کر انسان حیرت اور مصیبت میں پڑ جائے۔ العَشْوَة: تاریکی، رات کا پہلا چوتھائی حصہ، کہتے ہیں۔ رأیته فی عَشْوَة العتمة و فی عشوةِ السَّحَر: میں نے اسے رات کی پہلی چوتھائی کی تاریکی میں دیکھا یا فجر کی تاریکی میں دیکھا، اٹکل سے کام کرنا، کہتے ہیں۔ اَوْطَأهُ عَشْوَةً: اس نے اسے ایک مشتبہ معاملہ میں پھنسا دیا۔ یہ اس وقت کہا جاتا ہے جب کوئی شخص ایسی اطلاع دے جو اسے حیرت اور مصیبت میں ڈال دے۔ العِشی: رات کا کھانا۔ العَشِیّ: رات کی ابتدائی تاریکی۔ بعیرٌ عَشِیّ: رات کو دیر تک چرنے والا اونٹ۔ العَشِیَّة: جمع عَشِیّ و عَشَایَا و عَشِیَّات۔ (نسبت میں کہیں گے عَشَوِیّ): شام۔ بادل۔

۲۔ عَشَّی تَعْشِیَةً عن الشیئ: سے نرمی برتنا۔ پر مہربانی کرنا۔

۳۔ العَشْوَاءُ: کھجور، درخت خرما۔

○ عَشَا ۔ عُشُوًّا و عَشِیَ ۔ عَشًا: دھندلی نظر والا، شب کور ہونا۔ عَشَّی ہٗ: کی نظر کو دھندلا کرنا۔ شب کور کرنا، کو شام کا کھانا کھلانا۔ أعْشَی ہ: کی نظر کو دھندلا کرنا۔ ۔۔ ہ: آنکھوں کو دھندلا کرنا۔ تَعَشَّیٰ: شام کا کھانا کھانا۔ عَشًا: ضعف بصر، شب کوری۔ عَشِی: شام۔ عَشَاء جمع أعْشِیَة: شام کا کھانا۔ عِشَاء: شام۔ شام کی نماز (مونث)۔ عَشْوَة: تاریکی، شام کا کھانا۔ عَشَاوَة: ضعف بصر۔ شب کوری۔ عَشِیّة جمع عَشِیَّات و عَشَایَا: شام جس وقت دن کی روشنی ختم ہو جاتی ہے۔ عشیة أمْسِ: گزشتہ شب، گزشتہ شام بین عَشِیَّةٍ و ضُحَاها: ایک سے دوسرے دن تک، راتوں رات، اچانک، یکا یک، ایکا ایکی، دفعۃً۔ عَشْوَاء: تاریکی۔ نیز دیکھئے أعْشَی ۔ أعْشَی م عَشْوَاء: ضعیف البصر، شب کور، اندھا، بے مقصد، اتفاقی، بے ترتیب، بے، بے مقصد، اتفاقی، بے ترتیب، بے نظام، غیر منظم، بیوقوف، احمق، یَخْبِطُ خَبْطَ عَشْوَاء: وہ اندھا دھند کام کرتا ہے، بے سوچے سمجھے، اٹکل سے اور بے مقصد، غیر منظم طور پر کام کرتا ہے۔

عص: عَصَّ ۔ عَصًّا و عَصَصًا: سخت ہونا۔ عَصَّصَ علی غریمه: قرضدار سے اصرار کرنا۔ العَصّ (مص): جڑ، کہتے ہیں ھو کریم العَصّ: وہ شریف النسل ہے۔ العُصَص و العُصْعُص: دم کی ہڈی۔

۲۔ العُصْعُص: مضبوط جسم کا (آدمی) بے خیر۔ ۔۔ والعَصْعَصَ جمع عَصَاص و العُصْعُوصُ جمع عَصَاعِیص: دم کی ہڈی۔

عصب:ا۔ عَصَبَ ـِ عَصْبًا الشئَ: کو باندھنا۔ لپیٹنا۔ موڑنا۔ ـــ القطنَ: روئی کاتنا۔ الناقةَ: دوہنے کے لئے اونٹنی کی رانیں باندھنا۔ ـــ القومُ به: لوگوں کا کسی کے پاس جمع ہونا اور اسے حلقہ میں لینا۔ ـــ الریقُ بالفم: تھوک کا منہ پر خشک ہوجانا۔ ـــ الغبارُ رأسَهٗ: سر کا گردوغبار سے اٹنا۔ الرجُلُ بیتَه: گھر میں اقامت اختیار کرلینا اور باہر نہ نکلنا۔ ـ عَصْبًا وعِصَابًا الشئَ: کو گرفت میں لینا۔ عَصِبَ ـَ عَصَبًا اللحمُ: گوشت کا زیادہ پٹھوں والا ہونا۔ صفت عَصِب ـ ـ القومُ به: لوگوں کا کسی کے گرد جمع ہونا اور اسے حلقہ میں لینا۔ عَصَّبَ هٗ: کو پٹی باندھنا، بھوکا رکھنا۔ فلانًا: کو سردار بنانا۔ أعْصَبَ ت الابلُ: اونٹوں کا تیز چلنا۔ تَعَصَّبَ: پٹی باندھنا۔ سردار ہونا۔ تعصب سے کام لینا ـــ لَهٗ و مَعَهٗ: کی طرف میلان رکھنا اور اس کی بھرپور مدد کرنا۔ ـ علیه: کا مقابلہ کرنا اور اس کیخلاف عصبیت دکھلانا۔ ـــ فی دینه و مذهبه: اپنے دین اور مسلک میں غیور ہونا اور ان کا تحفظ کرنا۔ اِعْتَصَبَ التاجُ علی رأسه: تاج کا سر پر ٹھیک بیٹھنا۔ ـــ المَلِکُ: بادشاہ کا تاج پہننا۔ ـ القومُ: قوم میں گروہ بندی ہونا۔ اعتصبوا عن العمل او عن الطعام: وہ کام نہ کرنے یا کھانا نہ کھانے میں ایک گروہ بن گئے۔ اس کا اسم الاعتصاب ہے۔ اِنْعَصَبَ الشئُ: چیز کا سخت ہونا۔ اِعْصَوْصَبَ الشرُّ: برائی کا شدت اختیار کرنا۔ ـــ القومُ: لوگوں کا مجتمع ہونا اور گروہ در گروہ ہونا۔ العَاصِب فا: رجُلٌ عَاصِبٌ: وہ شخص جس کے منہ پر تھوک خشک ہوگیا ہو۔ العَصْب (مص): عمامہ پگڑی، ایک قسم کی چادر، العَصَب (مص) جمع أعصاب (ع ا): نس، پٹھا، عضلہ، منتخب لوگ (ن) عشق پیچاں (ایک پودا)۔ العصبة من الرجال والخیل و الطیر جمع عُصَب: گروہ (آدمیوں، گھوڑوں اور پرندوں کا)۔ العِصْبَة: پٹی باندھنے کی ہیئت العَصَبَةُ جمع عَصَبَات: عَصَب کا واحد، حمایتی لوگ، العِصَاب (مص): رسی، جو باندھنے کے کام آتی ہے۔ پٹی۔ العِصَابَةُ جمع عَصَائب: پگڑی، پٹی، مردوں یا گھوڑوں یا پرندوں کا گروہ۔ العَصَبیّ: متعصب۔ العَصَبِیَّة: دھڑے بندی۔ عَصَبِیَّاتُ الأجنحة (ح): کیڑے مکوڑے کی ایک قسم۔ العَصِیب جمع عُصُب و أعْصِبَة: پھیپھڑا، جو آنتوں کے ساتھ باندھ کر بھونا جاتا ہے۔ یوم عَصِیبٌ: سخت گرم دن۔ التَعَصُّب (م) جمع تَعَصُّبَات: تعصب، دلیل ظاہر ہونے کے بعد بھی حق بات کو نہ ماننا۔ المُعَصَّب (مفع): تاج دار، سردار، بھوکا، مفلس۔ المَعْصُوب (مفع): سخت بھوکا، کہتے ہیں۔ فلانٌ خِوانُهٗ منصوبٌ وجارُهٗ مَعْصُوبٌ: فلاں کا دسترخوان بچھا ہوا ہے مگر اس کا پڑوسی بھوکا ہے۔ رجُلٌ معصوبُ الخلق: مضبوط بناوٹ والا۔ پرگوشت، مرد۔

۲۔ عَصَبَ ـِ عَصْبًا و عُصُوبًا الاسنانُ: دانتوں کا میلا ہونا۔

۳۔ عَصَبَ ـِ عَصْبًا و عُصُوبًا الافقُ: کنارۂ آسمان کا سرخ ہونا۔

۴۔ عَصَّبَهٗ: کو ہلاک کرنا۔

۵۔ تَعَصَّبَ بالشئ: سے راضی ہونا۔ اِعتصب بالشئ: پر قناعت کرنا اور راضی ہونا۔

۶۔ المَعْصُوب: باریک تلوار۔

۷۔ العَصَبْصَب: سخت گرم دن۔ یا سخت دن۔

(ن) عَصَبَ ـِ عَصْبًا ہ علی: کو کے گرد لپیٹنا۔ باندھنا۔ ـــ ہ: پر پٹی باندھنا، کو لپیٹنا۔ تہ کرنا۔ ـــ ہ (سر پر) کچھ لپیٹنا، عصب الریقُ فاہ: تھوک اس کے منہ میں خشک ہوگیا۔ تھوک نے اس کا منہ بند کردیا۔ عَصَّبَ ہ: کے گرد لپیٹنا، باندھنا۔ ـ ہ: کی پٹی کرنا۔ ـ ہ (سرپر) کچھ لپیٹنا۔ تَعَصَّبَ: اپنے سر کے گرد پگڑی لپیٹنا، یا سر پر پگڑی باندھنا، پگڑی پہننا۔ اپنے آپ کو پٹی باندھنا۔ ـــ مع / ل: کا ساتھ دینا، کی طرفداری کرنا، کی جانبداری کرنا، کی حمایت کرنا۔ ـــ علی: کے خلاف کسی دوسرے کا ساتھ دینا، یا اس کی طرفداری اور جانبداری کرنا، کی مخالفت کرنا۔ ـــ ل: سے ضد یا تعصب کی بنا پر وفاداری کرنا۔ ـــ: متعصب ہونا، کٹر ہونا، جوشیلا حامی ہونا، کوئی جماعت، ٹولی، منڈلی، جتھا، گروہ، ٹیم یا اتحاد بنانا۔ ـعلی: کے خلاف سازش کرنا، اِعتَصَبَ: جماعت بنانا، ٹولہ، منڈلی یا جتھا بنانا، گروہ بنانا، ٹیم بنانا، اتحاد بنانا، ہڑتال کرنا۔ عَصَب جمع اعصاب: پٹھا، نس، عصبی: اعصابی، زیادہ حساس، اشتعال پذیر، عصبی المزاج: اعصابی، جلد گھبرا جانے والا، اعصابی کمزوری کا مریض۔ الجهاز العصبی: اعصابی نظام، نظام اعصاب۔ حالة عصبیة: جلد گھبرانے کی حالت، الضعف العصبی: اعصابی کمزوری۔ عَصَبِیَّة: اشتعال پذیری، حد سے زیادہ حساسیت، جمع عَصَبِیَّات: پرجوش اور سرگرم کٹرپن، تعصب، پارٹی سپرٹ، ٹیم سپرٹ، قبائلی اتحاد، قبائلیت، نسلی عصبیت، قبائلی عصبیت، قومی شعور، قوم پرستی، وطن پرستی عَصَبَة جمع عَصَبَات و عُصْبَة جمع عُصَب: یونین، لیگ، فیڈریشن، ایسوسی ایشن، گروہ، ٹولہ، منڈلی، جتھا۔ عَصَبَة: باپ کی جانب سے رشتہ دار، رشتہ داری عُصْبَةُ الأُمَم: The league of National تنظیم اقوام۔ عَصِیب: گرم، نازک (وقت، مرحلہ) تشویشناک (وقت، مرحلہ) عِصَاب: پٹی۔ عِصَابة جمع عصائب: پٹی، سر پر رکھنے کا کوئی کپڑا۔ سرکی پٹی، سنگارپٹی، جمع عِصَابَات: یونین، لیگ، فیڈریشن، ایسوسی ایشن، گروہ، جتھا، ٹولہ، منڈلی۔ عِصَابَاتُ الخَطْف: ڈاکوؤں کا جتھا، حربُ العِصَابَات: گوریلا جنگ، گوریلا لڑائی، تَعَصُّب تعصب، متعصبانہ جوش، پارٹی سپرٹ، طرفداری، جانبداری، کٹرپن، قبائلیت، نسلی تعصب، قومی شعور، قبائلی عصبیت، اعتصاب جمع اعتصابات: ہڑتال (Strike) مُتَعَصِّب ل: کے لئے متعصبانہ طور پر سرگرم، پرجوش، جوشیلا پرجوش، سرگرم، کٹر، متعصب۔

عصد: عَصَدَ ـِ عَصْدًا الشئَ: کو موڑنا، گرہ دینا، کہتے ہیں۔ عصده علی الامر یعنی اس نے اسے کام پر مجبور کیا۔ ـــ عُصُودًا الرجُلُ: مرجانا۔ أعْصَدَ الشئَ: کو موڑنا، گرہ دینا۔ العَصِید: موڑا ہوا، گرہ لگایا ہوا۔ العَصِیدَة (ط): آٹے اور گھی کا دلیا بنا کر پکایا ہوا ایک کھانا۔

عصر: ا۔ عَصَرَ ـِ عَصْرًا العنبَ او الثوبَ و غیرهما: انگور یا کپڑے وغیرہ کو نچوڑنا۔ ـ الدُمَّلَ: پھوڑے کو بھینچ پیپ نکالنا۔ ـ الرکضُ الفرسَ: دوڑ کا گھوڑے کو پسینہ لانا۔ عَصَّرَ الشئَ: کسی چیز کو بار بار نچوڑنا۔ أُعْصِرَ القومُ: قوم پر بارش برسائی جانا۔ تَعَصَّرَ: نچوڑا جانا۔ اِعْتَصَرَ العنبَ او او الثوبَ و نحوهما: انگور یا کپڑے وغیرہ کو نچوڑنا۔ ـالعصیرَ: رس بنانا۔ من فلان مالاً: سے تاوان کے طور پر یا کسی اور طریقہ سے مال لینا۔ ـ من الشئ: چیز لینا۔ اِنْعَصَرَ: نچوڑا جانا۔ ـالعنبُ و نحوه: انگور وغیرہ کا رس نکلنا۔ العَاصِر جمع عَصَرَة و عاصِرون م عَاصِرَة و عَوَاصِر و عاصِرات (فا): نچوڑنے والا۔ العَصَرَة: عاصر کی جمع۔ العُصَار: رس۔ العُصَارَة: رس، نچوڑ، کہتے ہیں۔ رجُلٌ کریمُ العُصَارة: سخی (سوال کئے جانے پر)۔ عُصَارَةُ النبات: عرق، پودوں سے نکلنے والا دودھ۔ العصیر: نچوڑا ہوا۔ ـــ والعَصِیرَة: رس المَعْصَر و المَعْصَرَة جمع مَعَاصِر: نچوڑنے کی جگہ کہتے ہیں۔ هو کریم المُعتصَر: وہ سوال کے وقت سخی ہے المُعْصَر

والمِعْصَرة: انگور وغیرہ کے نچوڑنے کا آلہ۔ المِعْصَار: وہ چیز جس میں کوئی چیز نچوڑی جائے۔ المُعْصِرات: بادل۔

۲۔ عصَرَ ۔ عَصْرًا الشئَ عنه: کو سے روکنا۔ ۔ فلانًا: کو قید کرنا۔ اِعْتَصَر علیه: سے بخل کرنا۔ کہتے ہیں اعتصرَ بالماء ما غصَّ به من الطعام: کھانے کو حلق سے نیچے اتارنے کیلئے تھوڑا پانی پینا۔ رجُلٌ عَاصِرٌ جمع عَصَرة و عاصِرُون م عاصِرة جمع عواصِر و عاصِرات: بے خیر، بخیل۔

۳۔ عَصَرَ ۔ عَصْرًا فلانًا: کو عطیہ دینا۔ اِعْتَصَر العطِیَّةَ: عطیہ واپس لینا۔ العَصْر جمع أَعْصُر و عُصُور: عطیہ۔

۴۔ عَصَّر الزرعُ: کھیتی کا خوشے نکالنا۔ تعَصَّربه: کی پناہ لینا۔ اِعْتَصَر بفلان: کی پناہ لینا۔ العُصْرُ والعَصَر والعُصْرة والمُعَصَّر: پناہ گاہ، جائے نجات۔

۵۔ عَصَّرت المرأةُ: عورت کا بالغ ہونا، حائضہ ہونا۔ عَاصَرَ مُعاصَرةً: کا ہم عصر ہونا۔ اَعْصَرت المرأة: عورت کا بالغ ہونا یعنی عہد شباب میں داخل ہونا صفت: مُعْصِر جمع مَعَاصِر و مَعَاصِیر۔ العَصْر جمع أَعْصُر و عُصُور: رشتہ دار، قبیلہ، گروہ، کہتے ہیں: تَوَلّٰی عَصْرُہٗ: اس کے رشتہ دار حاکم ہو گئے۔ ـــــ والعِصْر والعُصْر جمع عُصُور واَعْصُر و عُصُر و اَعصار اور اعصار کی جمع اَعاصِر: زمانہ۔ العُصُر: زمانہ۔ العِصَار: وقت۔ العَصْرِیّ: عصر سے منسوب، زمانہ کا، زمانہ کے طور طریقوں پر چلنے والا۔ العَصْرِیَّة: عَصرِی کا مونث۔ نئے نظریے، جدید خیالات، جدت پسندی۔

۶۔ أَعْصَرَ: وقت عصر میں داخل ہونا۔ العَصْر جمع اَعْصُر و عُصُورا: دن، صبح، رات، آفتاب کے سرخ ہونے تک دن کا آخری حصہ کہتے ہیں: جاءَ نِی عَصْرًا: وہ دیر سے آیا۔ العَصْران: صبح وشام، رات اور دن۔ العَصْرِیَّة عندالعامة: عصر کے وقت رشتہ داروں اور دوستوں کی طرف سے منعقد کیا جانے والا اجتماع، خواہ جوابی ملاقاتوں کیلئے ہو یا جی بہلانے یا وقت گزاری کے لئے ہو۔

۷۔ أَعْصَرَتِ الریحُ: ہوا کا اپنے ساتھ بگولا لانا۔ العَصَرة: گرد وغبار، بگولہ۔ العِصار: سخت گرد وغبار۔ الإعصار جمع أعَاصِر و أعاصِیر: آندھی۔ بگولہ۔ گرد وباد، طوفان باد وباران۔ کہتے ہیں۔ وعدہُ إعصارٌ لیس بعدَہٗ اعصار: اس کے وعدہ کے لئے وفا نہیں۔ اس قول میں پہلا اعصار بمعنی بگولہ اور دوسرا۔ أَعْصِرَ القومُ: بمعنی بارش ہونا کا مصدر ہے۔

۸۔ العَصْر والعَصَرة: خوشبو کی بھڑک۔

○ عَصَرَ ۔ عَصْرًا ہ: (کوئی چیز جیسے انگور وغیرہ کو دبانا، نچوڑنا، بھینچنا، نچوڑ کر رس نکالنا، (کپڑے وغیرہ سے) پانی نچوڑنا، کسی چیز کو بھینچنا، دبانا۔ عَاصَرَہٗ: کا ہم عصر ہونا۔ ـــ ہ: کا ہم عصر، ہم عہد ہونا، کا معاصرانہ ہونا، کا ہم مدت ہونا، کا جوڑ ہونا، کو مستلزم ہونا، تَعَصَّر: نچوڑا جانا، نچوڑ کر رس نکالا جانا۔ اِعْتَصَرہ: کو نچوڑنا، کو بھینچ کر رس نکالنا۔ اِعْتَصَر جبینَہٗ: بھویں سکیڑنا۔ عَصْر: دبانا، بھینچنا، نچوڑنا، جمع اَعْصُر و عُصُور واَعْصَار: عہد، زمانہ، دور، وقت، عرصہ، سہ پہر، تیسرا پہر، (مونث) نماز عصر۔ العصر الحجری: پتھر کا زمانہ، حجری دور (The stone age) العصر الحاضر: عصر حاضر، دور حاضر، ہمارا زمانہ (The present age) فی کل عَصْرٍ و مَصْرٍ: ہمیشہ اور ہر جگہ، کسی وقت اور کسی جگہ۔ عَصْرِی: عصر حاضر کا، موجودہ زمانہ کا، جدید، تازہ ترین، نیا، ہم عصر، ہم زمانہ، حقیقی واقعی، ہم عصر، معاصرانہ، ہم عصری، اس زمانہ کا جمع عصریون: ہم عصر لوگ۔ عَصْرِیَّة: نئے نظریے، جدید خیالات، جدت پسندی، مذہب میں عقلیت پسندی۔ عَصِیر: نچوڑا ہوا، بھینچا ہوا، دبایا ہوا، رس، نچوڑ، افشردہ، بہترین۔ عَصِیرة: رس عُصَار: رس، عرق۔ عُصَارة جمع عُصَارات: رس، عرق۔ عَصَّارة جمع عَصَّارات: دباؤ، شکنجہ، دبانے کی چیز، نچوڑنے والی چیز، تیل نکالنے کا کولہو۔ گنے کا رس نکالنے کا بیلنا۔ عَصَّارة القصب: گنے کا رس نکالنے کا بیلنا، نچوڑنے والا۔ عَصَارِیَ یوم: ایک سہ پہر (کو)۔ اِعْصَار جمع أعاصِیر: بگولا، گرد باد، طوفان، سخت آندھی، زور کی آندھی، طوفانی بگولہ، طوفانی گرد باد، طوفانی باد و باران۔ مِعْصَرَۃ جمع مَعَاصِر: نچوڑنے کا آلہ، کولہو، گنے کا رس نکالنے کا بیلنا۔ مُعَاصِر: ہم عصر، ہم زمانہ، ہم عہد۔

عصف: ۱۔ عَصَفَ ـ عَصْفًا و عُصُوفًا ت الریحُ: ہوا کا تند و تیز ہونا۔ صفت عَاصِفَة و عَاصِف ۔ ـ ت الناقةُ براکبها: اونٹنی کا سوار کو ہوا کی سی تیزی سے لیجانا۔ ـــ الرجُلُ: دوڑنا، تیز چلنا۔ کہتے ہیں۔ عصفت الحربُ بالقوم: لڑائی نے قوم کو برباد اور ہلاک کر دیا۔ عصف الدهرُ هم بهم: انہیں زمانہ نے ہلاک کر ڈالا۔ أَعْصَفَت الریحُ: ہوا کا تند و تیز ہونا صفت مُعْصِفَة و مُعْصِف جمع مَعَاصِف و مَعَاصِیف، ـــ الرجُلُ: ہلاک ہو جانا۔ ـــ ت الحربُ بهم: جنگ کا لوگوں کو برباد اور ہلاک کرنا۔ عَصْفُ التبن: بھوسہ کے تنکے۔ ـ الأثمدِ ونحوہ: سرمہ وغیرہ کا غبار۔ العَصْفَة: عَصْف کا اسم مرۃ۔ شراب کی بو، کہتے ہیں: لهذه الخمر عَصْفَةٌ طیبةٌ: اس شراب کی بو اچھی ہے۔ یومٌ عَاصِفٌ جمع عوَاصِف: تیز ہوا کا دن العَاصِفَة جمع عَاصِفَات و عوَاصِف: عاصف کا مونث۔ العُصَافة: کوڑا کرکٹ جسے ہوا اڑا کر لائے، خوشے سے گرنے والے تنکے۔ العَصُوف جمع عُصُف و العَصِیف: تند و تیز ہوا۔

۲۔ عَصَفَ ـ عَصْفًا و عُصُوفًا الشئُ: جھکنا، مائل ہونا۔ أَعْصَفَ الرجُلُ: راستے سے ہٹ جانا۔ العَاصِف ف، سهمٌ عاصِفٌ: نشانہ سے ہٹا ہوا تیر۔

۳۔ عَصَفَ ـ عَصْفًا و عُصُوفًا و اِعْتَصَفَ عیالَهٗ: اولاد کے لئے کمانا۔

۴۔ عَصَفَ ـ عَصْفًا الزرعَ: کھیتی کو پکنے سے پہلے کاٹ لینا۔ أَعْصَفَ الزرعُ: کھیتی کاٹنے کا وقت آجانا۔ اِسْتَعْصَفَ الزرعُ: کھیتی کا تناور ہونا۔ العَصْف (مص): کھیتی کے پتے۔ العَصْفَة: کھیت کے ڈنٹھل پر موجود پتے۔ العَصِیفَة: وہ پتے جن کے درمیان خوشہ ہو۔

۵۔ عَصْفَرَ الثوبَ: کپڑے کو زرد رنگنا۔ تَعَصْفَر الثوبُ: کپڑے کا زرد رنگ کا ہونا۔ العُصْفُر: زرد رنگ، (ن): زعفران۔ کیسر، (Seffron)۔

۶۔ تَعَصْفَرَت العنقُ: گردن ٹیڑھی ہونا۔

۷۔ العُصْفُور جمع عَصَافیر مونث عُصْفُورة: چڑیا، ہر وہ پرندہ جو کبوتر سے چھوٹا ہو۔ وہ لکڑی جس سے پالان کے سرے باندھے جاتے ہیں، پیشانی کے بال اگنے کی جگہ۔ (ع ا) گھوڑے کی پیشانی کی اٹھی ہوئی ہڈی جو دائیں بائیں دونوں جانب ہوتی ہے۔ کتاب، کشتی کی میخ، سردار کہتے ہیں۔ نَقَّت او صاحت عصافِیرُ بطنِهِ: بمعنی بھوکا ہونا۔ عصفورة الحبل: لمبا رسہ جس سے بوجھ باندھا جاتا ہے (عام زبان کا لفظ)

○ عَصَفَ ـ عَصْفًا و عُصُوفًا: (ہوا کا) تند و تیز ہونا، ہوا کا زور سے چلنا، ہوا کا بہت زور کا ہونا، سخت تیز ہونا، عَصَفَ به: کو اڑا لیجانا، کو پوری طرح ہلانا، کو زور زور سے ہلانا، (ہوا وغیرہ کا) عَصْف: ہوا کا تند و تیز ہونا، زور سے چلنا، اناج کا ڈنٹھل، ڈنڈی اور پتے۔ عَصْفَة: ہوا کا جھکڑ، جوش، زور، ہوا کا زور کا جھونکا، عَاصِف: زور زور سے چلنے والا، ریح عاصف یا ریح عاصفة: شدید ہوا، سخت آندھی، جھکڑ۔ عَاصِفَة

جمع عَوَاصِف: تیز وتند ہوا، سخت آندھی، جھکڑ، طوفان، طوفان بادوباران۔ عُصْفُر: زعفران۔ کیسر، اس سے تیار کردہ رنگ۔ مُعَصْفَر: زعفران سے رنگا ہوا۔ عصفُور جمع عَصَافِیر: چڑیا، گوریا، کنجشک، کوئی چھوٹا پرند۔ عُصفُور الجنۃ: ابابیل، عُصفُور دُوری: گھریلو پر۔ عُصفُور مُغَنّ: گانے والا پرندہ۔ عصفُور کنَارِی: کناری، جزائر کنیری کی زرد بلبل۔ ضَرَبَ (اصابَ) عُصفُورَیْنِ بحجرٍ (واحدٍ): ایک پتھر سے دو پرندے مارنا۔ عصفور فی الید خیرٌ من الف علی الشَجَرَۃ: ہاتھ کا ایک پرندہ جھاڑی میں دو پرندوں سے بہتر ہے۔ عُصْفُورۃ: مادہ چڑیا، پن، میخ، کھونٹی، عُصْفُورِیَۃ: پاگل خانہ۔ (insane asylum)۔

عصل ا۔ عَصَلَ ـُ عَصْلاً العودَ: لکڑی کو ٹیڑھا کرنا۔ عَصِلَ ـَ عَصَلاً الشئُ: سختی کے ساتھ ٹیڑھا ہونا۔ صفت عَصِل و أَعْصَلُ م عَصِلَۃ و عَصْلاءُ جمع عِصَال و عُصْل ـ عَصَّلَ السهمُ: تیر کا ٹیڑھا ہونا: دیر کرنا۔ العِصْلَ والعَصَل جمع اَعْصَال: آنت۔ المِعْصَال والمِعْصِیل: جمع مُعَاصِیل: ٹیڑھے سر والی لاٹھی۔ جس سے درخت کی ٹہنیوں کو پکڑا جاتا ہے۔ اسے عوام معقیلۃ یا باکور کہتے ہیں۔ ڈنڈا۔

۲۔ عَصِلَ ـَ عَصاً و أَعْصَلَ: سخت ہونا۔ المِعْصَل: مقروض پر سختی کرنے والا۔

۳۔ عَصْلَبَ: سخت غضبناک ہونا۔ سخت پٹھے والا ہونا۔ العَصْلَب والعُصْلُب و العُصْلُوب والعُصْلُبِیّ: بڑے ڈیل کا مضبوط آدمی۔

عَصَلَ ـُ عَصْلاً ہ کو موڑنا، مروڑنا، ٹیڑھا میڑھا کرنا، عَصِلَ ـَ عَصَلاً: مڑنا، ٹیڑھا میڑھا ہونا (لکڑی کا)۔

عصم ا۔ عَصَمَ ـِ عَصْمًا الرجُلُ: کمائی کرنا۔

۲۔ عَصَمَ ـِ عَصْمًا الشئَ: کو روکنا۔ القِربَۃَ: مشک کو رسی سے باندھنا۔ عَصَمَ اللّٰہُ فلانا من المکروہ: اللہ تعالیٰ کا کسی کو شر سے محفوظ رکھنا، بچانا۔ عَصَمَ الی فلان: کی پناہ لینا۔ أَعْصَمَ من الشرّ: شر سے باز رہنا، پناہ لینا۔ ـ بہ: کو پکڑنا، کے ساتھ رہنا۔ ـ بالفرس: گھوڑے کی ایال پکڑنا۔ ـ القِربَۃَ: مشک کو رسی سے باندھنا۔ اِعْتَصَمَ بہ: کو ہاتھ سے پکڑنا۔ ـ باللّٰہ: اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے گناہ سے باز رہنا۔ ـ من الشرو المَکْرُوہ: برائی اور ناپسندیدہ چیز سے باز رہنا، سے پناہ لینا۔ اِنعصَمَ: محفوظ ہونا۔ اِسْتَعْصَمَ: بچانے والی چیز تلاش کرنا، چاہنا۔ ـ بہ: سے وابستہ ہونا، کے ساتھ ہونا۔ ـ من الشرّ والمکروہ: برائی اور ناپسندیدہ چیز سے پناہ لینا اور باز رہنا۔ العَاصِمَۃ جمع عَوَاصِم: مدینہ منورہ کا لقب، دارالسلطنت۔ العِصَام جمع أَعْصِمَۃ و عُصُم: عہد (مجازاً آتا ہے)۔ ـ من القِربَۃ: مشک باندھنے کی رسی۔ ـ من الوعاء: برتن کا دستہ، ماوراءك یا عصام: مثل بمعنی تیرے پیچھے کیا ہے اے عِصام جہاں سے آرہے ہو وہاں کے کیا حالات ہیں۔ عصام لقمان کا دربان تھا۔ اس نے نابغہ نامی شاعر کو جو لقمان کی عیادت کے لئے آیا تھا لقمان کے پاس جانے سے روک دیا تھا۔ نابغہ نے اپنے قصیدہ کے ایک شعر میں اس کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ فانی لا الومك فی دخولی ولکن ماوراءَكَ یا عصام: میں لقمان کے پاس جانے سے منع کرنے کے بارے میں تجھے ملامت نہیں کرتا مگر اے عصام یہ تو بتا کہ تیرے پیچھے کا کیا حال ہے۔ یعنی لقمان کا کیا حال ہے۔ العِصَامِیّ: عصام کی طرف منسوب جو نعمان کا دربان تھا۔ ذاتی شرافت والا۔ اسی سے مثل ہے۔ کُنْ عِصامیًا لا عِظامیًا: عصام کی طرح ذاتی شرافت پیدا کرو، آباؤ اجداد پر فخر نہ کرو جو کہ مر کر ہڈیاں ہو چکے ہیں۔ العِصْمَۃ: بچنا، بچاؤ، گناہوں سے بچنے کا ملکہ، اسی سے صاحبۃُ العِصْمَۃ: کا لقب ہے جس سے عصر حاضر کے لوگ عظیم عورتوں کو ملقب کرتے ہیں۔ ـ جمع عِصَم و اَعْصُم و عِصَمَۃ و جج أَعصام: گلوبند، پٹہ۔ العَصَمَۃ: پٹہ۔ اَعْصَام کا واحد جو کتوں کے پٹوں کو کہا جاتا ہے۔ المِعْصَم جمع مَعَاصِم (ع ا): کلائی، کہتے ہیں: احاط بہ إحاطۃً السوار بالمعصم: اس نے اسے اس طرح حلقہ میں لے لیا جیسے کنگن کلائی کو لیتا ہے۔ المُعتَصَم: پناہ لینے کی جگہ۔ پناہ گاہ۔ (ا ع): جنگ میں دفاع یا حملہ کیلئے ایک جگہ جمع ہونے کا مرکز۔

۳۔ عَصِمَ ـَ عَصَمًا الظَبْیُ: ہرن کا سفید ٹانگوں والا ہونا۔ اَعْصَم مونث عَصْماء جمع عُصْم: وہ جانور جس کے اگلے دو پاؤں یا ایک سفید ہو باقی سرخ یا سیاہ۔ العَصَمَۃ: اَعْصَم کا اسم۔

۴۔ اَلعُصْم والعُصُم: ہر چیز کا باقی حصہ خضاب وغیرہ کا اثر۔ العِصَام جمع أَعْصِمَۃ و عُصُم و عِصَام: سرمہ، دم کا باریک حصہ۔ العَصُوم والعَیْصُوم: (مذکر و مونث کیلئے) بہت کھانے والا۔ العَصِیم: پسینہ، ہر چیز کا باقی حصہ۔ خضاب وغیرہ کا اثر۔

عَصَمَ ـِ عَصْمًا ہ/ ہ کو روک لینا، منع کرنا، کی حفاظت کرنا، کو بچانا۔ ـ ہ: (دواء کا)، کسی کو بچا دینا، سے مستثنیٰ کرنا، بے خوف کرنا۔ اِعْتَصَم ب: سے وابستہ ہونا، چمٹنا، سے لگا رہنا، کی پناہ لینا، میں پناہ لینا، کو برقرار رکھنا، کی حفاظت کرنا، کو محفوظ رکھنا، کے پاس جایا کرنا، سے رجوع کرنا۔ ـ بالصمت: خاموش رہنا۔ ـ برباطۃ الجأش: سکون برقرار رکھنا۔ اِسْتَعْصَم بمعنی اِعْتَصَمَ نیز (ترغیب) کا مقابلہ کرنا، کی مدافعت کرنا، کو طاقت سے روکنا۔ عُصْمَۃ: ہار، چمپا کلی۔ عِصْمَۃ: روکنا، رکاوٹ، باز رکھنا، احتیاط، دور کرنا، حفاظت، دفاع، پاکدامنی، پاکیزگی، شرافت، حیا، پاکبازی، پارسائی، باعصمت ہونا، معصومیت، بیگناہی، بے غلط ہونا۔ عِصْمَۃ النکاح: ازدواجی بندھن۔ فی عِصْمَۃِ فلان: کسی کی حفاظت یا نگرانی میں، سے بیاہی ہوئی۔ جعلت عِصْمَتَها فی یدها: اس (خاتون نے) اپنے آپ کو آزاد کر لیا وہ آزاد ہو گئی اور آزاد رہی۔ فَكَّ عِصْمَتَها من زوجها: جج نے شوہر کا اپنی بیوی پر ازدواجی اختیار منسوخ کر دیا۔ عِصَام جمع أَعْصِمَۃ و عُصُم: چمڑے کی پٹی، فیتہ، تسمہ، عِصَامی: شریف، اونچے خاندان کا، عالی نسب، ممتاز، نمایاں، اپنی خوبیوں کی بنا پر سرکردہ، اپنی کوششوں سے کامیاب ہونے والا جمع عصامیُون۔ عِصَامیۃ: اپنی کوششوں سے حاصل کی ہوئی کامیابی Self-made success۔ أعصم مونث عَصْماء جمع عُصْم: (جانور) جس کا ایک پاؤں سفید ہو، بہت عمدہ، اعلیٰ، قیمتی، أَنْدَرُ مِن الغُراب الاعصم: سفید پاؤں والے کوے سے زیادہ نادر، یعنی نادر شئے۔ مِعْصَم جمع مَعَاصِم: کلائی، مَعْصَم جمع مَعَاصم: حفاظتی یا محفوظ جزیرہ وہ جزیرہ جہاں آمدورفت رہتی ہو۔ عاصم: حفاظت کرنے والا، بچانے والا۔ محافظ، عَاصِمَۃ جمع عواصم: دارالحکومت عروس البلاد، کسی ملک کا بڑا شہر۔ معصوم: مقدس جس کی حرمت قائم رکھنی پڑے، قتل پر خاندانوں کی لڑائیوں کے قانون سے محفوظ۔ بے گناہ، جس سے غلطی کا امکان نہ ہو۔ معصوم عن الخطاء: معصوم، معصوم من الزلَل: جس سے غلطی ممکن نہ ہو۔

عصا: ا۔ عصا ـُ عَصْوًا الرجُلَ: کو لاٹھی سے مارنا۔ ـ القومَ: لوگوں کو نیکی یا بدی پر جمع کرنا۔ عَصِیَ ـَ عَصًا: لاٹھی ہاتھ میں لینا۔ ـ بالسیف: لاٹھی کی طرح تلوار سے مارنا۔ عَصَّی تَعْصِیَۃً فلاناً العصا: کو لاٹھی دینا۔ عَاصَی مُعَاصَاۃً ہُ فَعصَاہُ: کیساتھ لاٹھی

سے مار پیٹ کرنا اور غالب ہونا۔ أَعْصَى إِعْصَاءً الکرم: انگور کی بیل میں شاخوں کا نکلنا اور پھل نہ آنا۔ اِعْتَصَى الشیءَ: کو لاٹھی بنالینا۔ —— علیه: پر ٹیک لگانا۔ —— بالسیف: لاٹھی کی طرح تلوار مارنا۔ العصا (مص): اجتماع، جماعت، کہتے ہیں۔ شَقَّ العصا: اس نے جماعت کی مخالفت کی۔ جمع عُصِيّ و عِصِيّ و أَعْصٍ و أَعْصَاء (مونث) لاٹھی، سہارے کی چیز، تثنیہ عَصَوَان: (کہتے ہیں۔ اِنْشَقَّت عصا القوم: لوگوں کا آپس میں اختلاف پڑ گیا۔ قَرَعَ له العَصَا: اس نے اسے متنبہ کیا۔ قَشَرَ لَهُ العَصَا: اس نے اس پر اپنے دل کی بات ظاہر کی۔ قرعه بعصا الملامة: اس نے اسے حد سے زیادہ ملامت کی۔ أَلْقَى المسافرُ العصا: مسافر اپنی جگہ پہنچ گیا۔ أَلْقَى عصا الترحال: اس نے اقامت اختیار کی۔ الناسُ عبيدُ العصا: لوگ اس سے ڈرتے ہیں جو انہیں ایذا دے۔ فلانٌ لَيِّنُ العصا: فلاں نرم مزاج ہے۔ اس کے مقابل صُلْبُ العصا ہے۔ جس کا معنی وہ سخت مزاج ہے)۔ پنڈلی کی ہڈی۔ العُصَيَّة: عصا کی تصغیر چھوٹا ڈنڈا۔

۲۔ عَصَا ـُ عَصْوًا الجرحَ: زخم کو باندھنا۔

۳۔ العصا: زبان۔

○ عَصًا (مونث) جمع عُصِيّ وعِصِيّ وأَعْصٍ: ڈنڈا، سونٹا، لاٹھی، عصا، چھڑی (جادو کی بڑے قوال کی)، عصائے اقتدار، بید، چھڑی (چلتے ہوئے ہاتھ میں رکھنے والی) عصائے شاہی: عصائے حکومت۔ (فیلڈ مارشل کی) چھڑی۔ عصا المارشالية: فیلڈ مارشل کی چھڑی۔ شَقَّ العصا: اختلاف کرنا۔ جماعت سے الگ ہو جانا، سے قطع تعلق کر لینا، کی رکنیت چھوڑ دینا۔ شق عصا الطاعة: بغاوت کرنا، فرماں برداری سے دستبردار ہو جانا۔ شق عصا القوم: لوگوں میں نااتفاقی کا بیج بونا۔ اِنْشَقَّت عصاهم: وہ ایک دوسرے سے لڑنے جھگڑنے لگے، ایک دوسرے سے الگ ہو جانا۔ عَصَاة: لاٹھی، چھڑی، ڈنڈا، بید عَصَايَة: لاٹھی، ڈنڈا، سونٹا، بید چھڑی۔ عُصَيَّة: چھوٹی چھڑی، چھوٹا ڈنڈا۔ جرثومہ (جمع جراثیم)۔

عصی: ۱۔ عَصَى ـِ عَصْيًا و مَعْصِيَةً سَيِّدَهُ: آقا کی مخالفت کرنا، نافرمانی کرنا صفت عاصٍ جمع عُصَاة و عاصون —— العِرْقُ: خون بند نہ ہونا۔ عَاصَى مُعَاصَاةً هُ: کی نافرمانی کرنا۔ تَعَصَّى تَعَصِّيًا علیه: کی نافرمانی کرنا۔ —— الامرُ: دشوار ہونا۔ إِعْتَصَى اعْتِصَاءً ت النواةُ: گٹھلی کا سخت ہو جانا۔ إِسْتَعْصَى سَيِّدَهُ: آقا کی نافرمانی کرنا۔ —— الشیءُ علیه: پر دشوار ہونا، سخت ہونا۔ العِصْيَان: نافرمانی، عدول حکمی، بغاوت، العَصِيّ جمع عَصِيُّون و أَعْصِيَاء و العُصَّاء جمع عَصَاوُون: نافرمان، مرتد، گنہگار، سرکش۔ المَعْصِيَة جمع المعاصِي: گناہ، غلطی، سہو، لغزش، بغاوت۔

۲۔ عَصَى ـِ عَصْيًا و مَعْصِيَةً الطائرُ: اڑنا۔

○ عَصَى ـِ عَصْيًا و مَعْصِيَةً و عِصْيَانًا هُ: کی نافرمانی کرنا، کی بات میں، حکم عدولی کرنا، مزاحمت کرنا، مخالفت کرنا، کو چیلنج دینا، کی کسی بات میں اطاعت سے انکار کرنا یا چھوڑ دینا۔ —— هُ: کے خلاف بغاوت کرنا، عاصا بمعنی عَصَى۔ تَعَصَّى: (معاملہ، مسئلہ بات) مشکل ہونا یا ہو جانا، پیچیدہ یا الجھا ہوا ہونا یا ہو جانا۔ تعاصَى علی: کے لئے مشکل ہونا، سخت ہونا، ناقابل رسائی ہونا، کی پہنچ سے باہر ہونا، کیلئے ناممکن ہونا۔ — عن: کو کرنے سے انکار کرنا۔ إِعْتَصَى بمعنی تعصَّى - إستعصى علی: کی مزاحمت کرنا، مخالفت کرنا، کاڈٹ کر مقابلہ کرنا، کے مقابلہ میں جمے رہنا، کو چیلنج کرنا، کے خلاف بغاوت کرنا۔ استعصى: نافرمان ہونا، سرکش ہونا، باغی ہونا، استعصى علی: کیلئے مشکل ہونا، دشوار ہونا، —— عن: سے بچ نکلنا، کو طرح دے جانا، سے گریز کرنا، کو چیلنج کرنا، کی دسترس سے باہر ہو جانا، کی طاقت سے باہر ہونا۔ —— علی: کیلئے کام کرنے سے انکار کرنا۔ إستعصى: (بیماری کا) ناقابل علاج ہونا، نقصان دہ ہونا، جان لیوا ہونا (کسی آلہ یا مشین کا) فیل ہو جانا (نہ چلنا) ناکارہ ہونا، ٹوٹ جانا)۔ عَصِيّ جمع عَصِيُّون و أَعْصِيَاء: باغی، خودسر، سرکش، بے لگام، منہ زور، نافرمان۔ عَصِيُّ النطق: بولنے سے عاجز۔ عِصْيَان: نافرمانی، عدول حکمی، سرکشی، بغاوت، حکومت کے خلاف باغیانہ تحریک، بغاوت انگیز تقریر یا اقدام۔ معصية: نافرمانی، حکم عدولی، سرکشی، بغاوت، حکومت کے خلاف باغیانہ تحریک بغاوت انگیز تقریر یا اقدام جمع معاصی: گناہ۔ استعصاء: سرکشی، نافرمانی، ضد، ہٹ، ناقابل گزر ہونا، بے پایاں ہونا، اتھاہ ہونا، مشکل، سخت نقصان دہ ہونا، جان لیوا ہونا، ہلاکت آفرینی، سختی، زہرناکی، مشین کا کام نہ کرنا، ناکارہ ہونا، ٹوٹ جانا، (mechanical break down)، (آتشی اسلحہ کا) جام ہو جانا، نہ چلنا، عاصٍ جمع عُصَاة: نافرمان، منہ زور، سرکش، بغاوت میں حصہ لینے والا، باغی، باغیانہ، ہنگامہ خیز، بغاوت انگیز، تخریبی، گنہگار، مُتَعَصٍّ: مشکل، پیچیدہ، الجھا ہوا، نازک، ناقابل علاج۔ مُسْتَعْصٍ: مشکل، پیچیدہ، الجھا ہوا، نازک، ناقابل علاج۔

عض: ۱۔ عَضَّ ـَ عَضًّا و عضيضًا هُ: کو دانت سے پکڑنا، کاٹنا عَضَّ به اور عض علیه بھی آتا ہے۔ — هُ الزمانُ: پر زمانہ کا سخت ہونا۔ عَضَّضَ: بہت کاٹنا۔ عَاضَّ مُعَاضَّةً و عِضَاضًا ت الدوابُّ: جانوروں کا ایک دوسرے کو کاٹنا۔ أَعَضَّ هُ الشیءَ: سے کو کٹوانا۔ تَعَاضَّا: ایک دوسرے کو دانتوں سے کاٹنا۔ العُضّ: جو، گیہوں، اسپست۔ سوکھی گھاس۔ چھوٹا کانٹے دار درخت۔ العِضّ جمع أَعْضَاض و عُضُوض: بد خلق، لڑاکا، خبیث۔ —— جمع أَعْضَاض: چھوٹا کانٹے دار درخت۔ العَضَاض: جو چیز دانتوں سے کاٹی اور کھائی جائے۔ (کہتے ہیں لم يذق عَضَاضًا: اس نے کوئی چیز نہیں چکھی۔) موٹا درخت۔ العِضَاض: عاضَّ کا مصدر، کہتے ہیں۔ هو عِضَاضُ عيشٍ: وہ سخت زندگی پر صابر ہے۔ العَضَّاض و العَضُوض: بہت کاٹنے والا۔ العَضِيض (مص) سخت کاٹ۔

۲۔ عَضَّ ـَ عَضًّا و عَضِيضًا الشیءَ: کے ساتھ لگ رہنا اور اسے پکڑے رکھنا۔ العِضّ جمع أَعْضَاض و عُضُوض: سخت طاقت ور، مصیبت، ہمسر، بخیل، مال کا منتظم، کہتے ہیں۔ انه عِضُّ مال: وہ مال کا سخت منتظم ہے۔ العضيض: ساتھی۔

۳۔ أَعَضَّ ت البئرُ: کنویں کا بہت پانی والا ہونا۔ بئرٌ عَضُوض: بہت پانی والا کنواں۔

۴۔ العُضَاض و العُضَاض: ناک کا اوپر والا سخت حصہ۔

○ عَضَّ ـَ عَضًّا و عَضِيضًا هُ / هـ / علی / ب: کو دانت سے پکڑنا۔ کو دانت سے کاٹنا۔ — هـ: میں کاٹنا۔ —— ب: سے چمٹنا، سے وفاداری کرنا، کو کرتے رہنا، پر قائم رہنا۔ هـ: (بھوک کا) کو سخت اذیت دینا یا پہنچانا۔ عَضَّهُ الدهرُ یا عَضَّهُ الدهرُ بنابِهِ: زمانہ یا قسمت نے اس سے برا سلوک کیا۔ اس پر آزمائشوں اور مصائب کا ڈھیر لگا دیا، اس نے شکست پر شکست کھائی۔ عَضَّضَ هُ / هـ: کو سختی سے یا اکثر دانتوں سے کاٹنا۔ عِضّ: چھوٹی کانٹے دار جھاڑیاں، خار دار جھاڑیاں۔ عَضَّة: کاٹ (دانت کی) عَضَّاض: دانتوں سے کاٹنے کا عادی۔ کاٹ دار۔ عَضُوض: کاٹنے کا عادی، کاٹ دار۔

عضب: ۱۔ عَضَبَ ـِ عَضْبًا هُ: کو قطع کرنا، کاٹنا۔ — هُ المرضُ: بیماری کا کسی کو ہلنے جلنے سے روکنا۔ — هُ عن الامر: کو کسی بات پر یا کام سے روک دینا۔ ——

عنہ: سے باز رہنا، کی تلافی کرنا۔ ـــ واَعْضَبَ الناقۃَ ونحوھا: اونٹنی وغیرہ کا کان پھاڑ دینا۔ عَضِبَ ـ عَضَبًا الکبشُ ونحوُہٗ: مینڈے کا پھٹے کان والا ہونا یا ٹوٹے ہوئے سینگ والا ہونا۔ عَضُبَ ـ عُضُوبًا و غُضُوبَۃً: چرب زبان ہونا۔ عَاضَبَ مُعَاصَبۃً ہٗ: کو منع کرنا، کو سے منقطع کرنا، اِنْعَضَبَ القرنُ: سینگ کا ٹوٹ جانا۔ العَضْب (مص): تیز تلوار کہتے ہیں۔ سیفٌ عَضْبٌ: تیز یا قاطع تلوار۔ الاَعْضَب م عَضْبَاء جمع عُضْب: پھٹے کان والا، ٹوٹے ہوئے سینگ والا، جس کا بھائی نہ ہو، بے یار و مددگار۔ المَعْضُوب: کمزور، روگی، دائم المرض، معذور، کہتے ہیں: انہ لمعْضوبُ اللسان: وہ بولنے میں عاجز ہے۔

۲۔ عَضَبَ ـ عضْبًا بالرمح: کو نیزہ مارنا ـ ہٗ بالعصا: کو لاٹھی مارنا۔

۳۔ عَضَبَ ـ عَضْبَاہُ بلسانہ: کو گالی دینا۔ العَضْب: تیز زبان والا۔ العَصّاب: بہت گالی دینے والا۔ بہت کاٹنے والا۔

۴۔ عَضْبَرَ عَضْبَرَۃً الکلبُ: کتے کا شیر کی مانند ہونا۔ العِضْبَارَۃ: چکی کا پاٹ، دھوبی کا پتھر۔

◌ عَضْب: تیز، طنز آمیز، طنزیہ، ترش زبان، تیز زبان والا۔

عضد: ا۔ عَضَدَ ـ عَضْدًا ہٗ: کے بازو پر مارنا۔ ـ ہٗ: کی مدد کرنا۔ عَضَدَ ـ عَضَدًا وعَضِدَ عَضَدًا: کے بازو میں درد ہونا۔ صفت عَضِد م عَضِدَۃ۔ عَاضَدَ مُعَاضَدَۃً ہٗ: کی مدد کرنا، کہتے ہیں۔ عَاضِدْنِي علی فلان: فلاں کے خلاف میری مدد کرو۔ تَعَضَّدَہٗ: کو بغل میں لینا۔ تَعَاضَدُوا: ایک دوسرے کی مدد کرنا، ایک دوسرے سے تعاون کرنا۔ اِعْتَضَدَہٗ: کو بغل میں لینا۔ ـــ بہ: سے مدد مانگنا، طاقت ور ہونا، العَضْد (مص): جمع أعْضَاد: مددگار۔ العُضْد والعَضِد جمع أعْضَاد و أعْضُد (ع ا): بازو (کہنی سے کندھے تک)۔ العَضُد جمع اَعْضَاد و أَعْضُد (ع ا): بازو کہتے ہیں۔ فتّ فی عَضُدِہٖ: اپنے مددگاروں کو کمزور کیا اور انہیں اپنے سے جدا کر لیا۔ فلانٌ عَضُدی: فلاں شخص میرا مددگار ہے۔ عضُدُ کلّ شیٍٔ و اَعْضَادُ کل شیٍٔ: وہ چیز جس سے عمارت کے آس پاس کو مضبوط کیا جائے جیسے حوض کے کنارے پتھر کھڑے کر دیئے جائیں۔ العَضَد: قوۃ، مضبوط بازو والا۔ اونٹ کے بازو کا ایک مرض۔ عَضُدُ کل شیٍٔ: عمارت وغیرہ کے اردگرد مضبوط کرنے والے پتھر جیسے حوض کے کنارے لگے ہوئے پتھر۔ العِضَاد: تعویذ وغیرہ جو بازو پر باندھتے ہیں۔ اونٹوں کے بازو کا نشان۔ بازو بند، العِضَادَۃ: کہتے ہیں: فلانٌ عِضادۃُ فلان: فلاں شخص فلاں کا مددگار ہے۔ اس کے ساتھ رہتا ہے اور اس سے جدا نہیں ہوتا۔ عِضادتا الباب: چوکھٹ کے دونوں بازو۔ العِضادِی والعَضَادِی والعُضَادِی: بڑے بازو والا۔ الأَعْضَد: دبلے بازو والا۔ جس کا ایک بازو چھوٹا ہو۔ المِعْضَاد: بازو بند۔ المِعْضَدَۃ: تھیلی، بٹوہ۔

۲۔ عَضَدَ ـ عَضْدًا الشجرۃَ: درخت کو درانتی سے کاٹنا۔ استعضد الشجرۃَ: درخت کو درانتی سے کاٹنا۔ العَضَد (مص): کٹا ہوا درخت۔ العِضاد: درانتی۔ العَضِید جمع عِضْدان: درخت سے کٹا ہوا۔ المِعْضَد جمع مَعَاضِد: درانتی۔ المِعْضاد: درانتی، ہڈی کاٹنے کی بڑی چھری۔

۳۔ عَضَدَ ـ عَضْدًا الشجرۃَ: اونٹوں کے لئے درخت سے پتے جھاڑنا۔ اِسْتَعْضَدَ الثمرۃَ: پھل چننا۔ العَضَد: چاپایوں کے لئے درخت سے جھاڑے ہوئے پتے۔

۴۔ عَضّد و اَعْضَدَ السہمُ: تیر کا دائیں بائیں چلا جانا۔

۵۔ العَضُد جمع اَعْضَاد: گوشہ، پہلو۔ عَضُدُ الطریق: راستہ کا پہلو۔ العَضَاد: پستہ قد، مرد یا عورت۔ العِضَادَۃ من الطریق: راستہ کا پہلو۔ العَضِید جمع عِضْدان: کھجور کے درختوں کی قطار۔ العَوَاضِد: دریا کے دونوں جانب اگے ہوئے کھجور کے درخت۔

◌ عَضَدَ ـ عَضْدًا ہ/ ھ: کی مدد کرنا، تائید کرنا، پشت پناہی کرنا، ـــ ہ: کے لئے جدوجہد کرنا۔ ـــ ھ: کی وکالت کرنا، تائید کرنا، حمایت کرنا، کے حق میں بولنا۔ عَضّد وعَاضَد بمعنی عَضَد۔ تَعَاضَدَ: ایک دوسرے کی مدد کرنا، تائید کرنا، تعاون کرنا، ہاتھ میں ہاتھ ڈال کر کام کرنا۔ عَضُد: مدد، تائید، پشت پناہی، مددگار، معاون، تائید کرنے والا، پشت پناہی کرنے والا۔ عَضُد: (مذکر و مونث) جمع اَعْضَادِ: بالائی بازو، قوت، طاقت۔ شَدَّ عَضُدَہ: کی مدد کرنا، کا ساتھ نہ چھوڑنا۔ ھو عَضُدُہ المَتِین: وہ اس کیلئے ایک ناگزیر مدد کا درجہ رکھتا ہے۔ تَعضید و مَعاضَدَۃ: مدد، تائید، پشت پناہی۔ تَعَاضُد: باہمی مدد، تعاون۔ تَعَاضُدِی: باہمی معاون، مساعد۔ مُعَضِّد: مددگار، موید، پشت پناہ۔

عضر: ا۔ العَضْرَس والعُضَارِس: جمع عَضَارِس: سردی، برف، اولے۔ ٹھنڈا میٹھا پانی۔ (ح): گورخر۔

۲۔ العُضْرُط جمع عَضَارِط و عَضَارِطَۃ: کھانے پر مزدوری کرنے والا۔ والعِضْرِط: کمینہ۔ قومٌ عَضَارِیط: فقیر لوگ۔

عضل: ا۔ عَضَلَ ـ عَضْلاً علیہ: پر تنگی کرنا، کو منع کرنا۔ ـــ بہ الامرُ: پر کام سخت ہونا۔ ـــ ـِ ـُ وعَضِلَ ـَ عَضْلاً و عِضْلاً و عِضْلانًا المرأۃَ عن الزواج: عورت کو نکاح سے روکنا، منع کرنا۔ عَضَّلَ علیہ: پر تنگی کرنا اس کے حصول مقصد میں حائل ہونا۔ ـ المرأۃَ عن الزواج: عورت کو شادی سے روکنا۔ المکانُ: جگہ کا تنگ ہونا، کہتے ہیں: عَضَّلَتِ الارضُ باھلھا: کثرت کی وجہ سے زمین کا اہل زمین کیلئے بہت بھیڑ والا ہونا یا بہت ٹھنسا ہوا ہونا۔ ـ ت المرأۃُ او الدجاجۃُ وغیرُ ھما من الحیوان بولدھا: عورت، مرغی یا دیگر حیوانات پر بچہ جننا مشکل ہونا دشوار ہونا صفت مُعَضِّل۔ أَعْضَلَ الامرُ: کام کا سخت ہونا، مشکل ہونا۔ ـ ت المرأۃُ و نحوھا من الحیوان بولدھا: عورت، اور دوسرے جانوروں کیلئے بچہ جننا دشوار ہونا صفت مُعْضِل و مُعْضِلَۃ جمع مَعَاضِیل۔ ـ بہ الامرُ: پر حیلے تنگ ہونا۔ ـــ الامرُ فلانًا: پر غالب آنا، کو عاجز کرنا۔ ـــ الداءُ الاطباءَ: بیماری کا طبیبوں کو عاجز کر دینا۔ تَعَضَّلَ الداءُ الاطباءَ: بیماری کا طبیبوں کو عاجز کر دینا۔ العِضْل: بہت بڑا، چالاک شخص۔ العُضْلَۃ جمع عُضْل و عُضَل: مصیبت، العُضَال: سخت۔ داءٌ عُضَال: تھکا دے اور عاجز کر دینے والا مرض، لاعلاج مرض داءٌ مُعْضِل: وہ مرض جس کی کوئی دوائی کارگر نہ ہو۔ لاعلاج مرض المُعْضِلَۃ جمع مُعْضِلات: مُعْضِل کا مونث۔ مشکل، پیچیدہ مسئلہ، معاملہ جس سے نکلنے کے راستے تنگ ہوں۔ المُعْضِلات: سختیاں۔ المُعَضِّلَۃ: مشکل پیچیدہ معاملہ۔ جس سے نکلنے کے راستے تنگ ہوں۔

۲۔ عَضَلَ ـ عَضْلاً الرجُلَ: آدمی کے گوشت دار پٹھے پر مارنا۔ عَضِلَ ـ عَضَلاً: بہت سخت گوشت والا ہونا۔ پنڈلی کا عضلہ موٹا ہونا، صفت عَضِل و عَضُل العَضَلہ جمع عَضَل و عَضَلات و العَضِیْلَۃ جمع عَضَائِل (ع ا): پٹھا جس کے ساتھ گوشت ہو۔

۳۔ عَضَلَ ـِ ـُ و عَضِلَ ـَ عَضْلاً و عِضْلاً و عِضْلانًا الرجُلَ: کو رنڈوا کرنا۔

۴۔ العِضَل: سخت بدصورت۔ العُضَل جمع عِضْلان (ح): بڑا چوہا۔ العَضَلَۃ (ن): درخت کنیر کی مانند ایک درخت۔ المُعْضِل: بہت بدصورت۔

◌ عَضِلَ ـ عَضَلا: مضبوط اور گٹھا ہوا ہونا۔ عَضَل ـِ

عَضَلا (ھا): عورت کوشادی سے روکنا۔ اَعْضَل ہ/ ب: کیلئے مشکل ہونا یا ہو جانا۔ معما سا ہونا یا ہو جانا، پراسرار ہونا یا ہو جانا۔ مشتبہ و مشکوک ہونا یا ہو جانا حیران کن ہونا یا ہو جانا، کو الجھن میں ڈالنے والا ہونا یا ہو جانا۔ اعضل الداءُ الاطباءَ یا تَعَضَّل الداءُ الاطباءَ: بیماری تمام طبی مہارت کو خاطر میں نہ لائی، بیماری نے اطباء کو سر درد دیا، بیماری نے اطباء کے لئے ایک معماتی مسئلہ کھڑا کر دیا۔ عَضِل: مضبوط، گھٹا ہوا، کسرتی، مضبوط پٹھوں والا۔ عَضَلَة جمع عَضَلات وعَضَل: پٹھا۔ عَضَلِی: پٹھوں کا مضبوط، گھٹا ہوا، عُضَال: سخت، مُزْمِن (مرض)، لاعلاج (بیماری)، مُعْضِل مشکل، مشتبہ، مشکوک، حیران کن، معما سا، پر اسرار، مُعْضِلة جمع مُعْضِلات و مَعَاضِل: مشکل، مسئلہ، دہری مشکل، حیرانی، الجھن، معما، عقدہ، چیستان۔

عضم: العَضْم جمع عُضْم وأَعْظِمَة: گیہوں کو صاف کرنے کا شاخ دار آلہ، وہ چیز جس سے گیہوں پھٹکی جاتی ہے۔ ۔جمع عِضَام: کمان کا قبضہ۔

عضہ: ۱۔ عَضَهَ ۔ عَضْهًا و عَضَهًا وعِضْهَةً وعَضِهَةً: جھوٹ بولنا، چغل خوری کرنا، جادو کرنا۔ عَضْهًا الرجُلَ: کو صریح گالی دینا، پر بہتان لگانا۔ عَضِهَ ۔ عَضَهًا و أَعْضَهَ: جھوٹ بولنا، بہتان لگانا۔ العَاضِه (فا): ساحر، جادوگر۔ العَاضِهَة: عَاضِه کا مونث۔ جھوٹ، بہتان۔ العِضَه جمع عِضُون: جھوٹ، جادو۔ العَضِيهَة (مص): جمع عَضَائِه: بہتان، بدگوئی۔

۲۔ عَضَهَ ۔ عَضْهًا البعيرُ: اونٹ کا ببول کا درخت کھانا۔ العِضاه: (واحد عِضَاهة و عِضَة) ہر بڑا کانٹے دار درخت، کہتے ہیں۔ فلان ينتجب غيرَ عِضَاهِه: فلاں غیر کے شعر کو اپنی طرف منسوب کرتا ہے۔ العِضَاهِيّ والعِضَهِيّ والعَضَوِی من الابل: وہ اونٹ جو کانٹے دار درخت کھائے، مکان عَضِه: کانٹے دار درختوں والی جگہ ارضٌ عَضِيهَةٌ: وہ زمین جس میں کانٹے دار درختوں کی بہتات ہو۔

۳۔ حَيَّة عاضِهَة و عاضِهٌ جمع عَوَاضِه: وہ سانپ جس کا ڈسا فوراً مر جائے۔

☾ عِضاه: خاردار جھاڑیاں۔

عضا: ۱۔ عَضَا ۔ عَضْوًا الشیءَ: کو متفرق کرنا۔ و ۔۔ الشاةَ: بکری کو جدا جدا کرنا، کی کھال اتارنا، ادھیڑنا۔ عَضَّى تَعْضِيَةً الشیءَ: کو ٹکڑوں میں تقسیم کرنا۔ ۔ الشاةَ: بکری کو ٹکڑوں میں تقسیم کرنا۔ ــــ القومَ: لوگوں کو ممبر بنانا۔ العُضو والعِضو ج اَعْضَاء: جسم کا حصہ، کسی جماعت یا جمعیت کا رکن۔ العِضَة جمع عِضُون: فرقہ، ٹکڑا، جزو، حصہ۔

۲۔ العِضَة: جمع عضون: جھوٹ رجلٌ عاضٍ: خوشحال شخص۔

☾ عُضو جمع اعضاء: ممبر، بازو یا ٹانگ، جسم کا کوئی حصہ (کسی تنظیم کا) رکن۔ عضو اصلی: باقاعدہ ممبر۔ عضو احتیاطی: قائم مقام ممبر، یکے بعد دیگر ممبر۔ عضو التانیث: پھول کا مادہ حصہ عضو التذکیر: پھول کا نر حصہ (Stamen)۔ عضو فَخْرِی: اعزازی ممبر، اعضاء التناسل: اعضاء تناسل Genitals جنسی اعضاء۔ الاعضاء الدقیقة: اعضاء تناسل۔ جنسی اعضاء۔ الدُوَلُ الاعضاء: رکن ممالک، (the member states)۔ علم وظائف الاعضاء: عضویات، علم اعضاء Physiology عُضُوات: خواتین ممبر۔ عُضوی: عضوی، نامیاتی۔ لاعُضْوِی یا غیر عُضْوِی: بے جان، غیر نامی۔ (inorganic)۔ کُتْلَة عُضْوِیَة: جسم نامی، نامیاتی جسم۔ عُضْوِیَة: جمع عُضْوِیَات: ۔۔ رکنیت، تنظیم، جماعت، نامیاتی جسم۔

عط: ۱۔ عَطَّ ۔ عَطًّا و عَطَّطَ و إعْتَطَّ الثوبَ: کپڑا پھاڑنا۔ عَطِيط: پھٹا ہوا کپڑا۔ تَعَطَّطَ الثوبُ: کپڑے کا پھٹنا۔ إنْعَطَّ العودُ: لکڑی کا مڑنا۔ ــــ الثوبُ: کپڑے کا پھٹنا۔

۲۔ عَطَّ ۔ عَطًّا و عَطَّطَ واعْتَطَّ الرجُلَ الی الارض: آدمی کو پچھاڑنا، اس پر غالب ہونا۔ العَطَاط: عظیم بہادر۔ (ح): شیر۔

۳۔ الأَعَطّ: لمبا، دراز، طویل۔

۴۔ عَطْعَطَ عَطْعَطَةً القومُ: لڑائی وغیرہ، میں چیخ و پکار کرنا۔ ۔ الکلام: بات کو خلط ملط کر دینا۔

عطب: ۱۔ عَطَبَ ۔ عَطْبًا و عُطُوباً القُطنُ: روئی کا نرم ہونا۔ اِعْتَطَبَ النارَ: آگ کو چیتھڑے میں لینا۔ العُطْب والعُطُب: روئی۔ العُطْبَة: روئی کا ایک ٹکڑا۔ چیتھڑا جس میں آگ لی جائے۔ کہتے ہیں: اجد ریح عُطْبَةٍ: میں جلتی ہوئی روئی یا چیتھڑے کی بو محسوس کرتا ہوں۔

۲۔ عَطِبَ ۔ عَطَبًا و اُعْتَطَبَ: ہلاک ہونا۔ ۔ الفرسُ ونحوُهُ: گھوڑے وغیرہ کا تھکنا۔ اُعْطَبَ ہُ: کو ہلاک کرنا۔ المَعْطَب جمع مَعَاطِب: جائے ہلاکت۔

۳۔ عَطِبَ ۔ عَطَبًا و اِعْتَطَبَ علیه: پر سخت غصبناک ہونا۔

۴۔ عَطَّبَ الشراب: شراب کو خوشبودار کرنے کی تدبیر کرنا۔

۵۔ عَطَّبَ الکرمُ: خوشہ انگور کی گرہیں ظاہر ہونا۔

۶۔ المُعْطِب: فقیر۔

۷۔ العُطْبُل والعُطْبُول: دراز گردن ہرنی۔ ــــ والعُطْبُولة والعَيْطَبُول جمع عَطَابِل و العَطَابِيل: جوان خوبصورت دراز گردن عورت۔

☾ عَطِبَ ۔ عَطَبًا: فنا ہونا، مرجانا، تلف ہونا، تباہ ہونا، برباد ہونا، عَطَّبَ ہ: کو تباہ کرنا، برباد کرنا، کو نقصان پہنچانا، ضرر پہنچانا، کمزور کرنا، کو بگاڑنا، خراب کرنا، کا ستیاناس کرنا، کو بے اثر کرنا، مشروب کو تیار کرنا، مخلوط کرنا۔ أَعْطَب ہ/ ہ: کو تباہ و برباد کرنا، کو نقصان پہنچانا، زخمی کرنا، کو خراب کرنا، کا ستیاناس کرنا، کو بگاڑنا، تَعَطَّب: کو نقصان پہنچنا۔ اِعْتَطَبَ بمعنی عَطِب۔ عَطَب: تباہی، ستیاناس، شکستہ یا ڈوبا ہوا جہاز، تباہی، بربادی، نقصان، تَعْطِیب: نقصان پہنچنا، تباہ کرنا، تباہی، بربادی، تَعَطُّب: نقصان اٹھانا، تباہی، نقصان۔

عطر: ۱۔ عَطِرَ ۔ عَطَرًا: خوشبودار ہونا صفت عَطِر۔ عَطَّرَہُ: کو خوشبودار کرنا۔ تَعَطَّر واِسْتَعْطَر: خوشبودار ہونا۔ العِطْر جمع عُطُور: خوشبو، ایک قسم کی خوشبودار نبات، ضرب المثل: لاعِطْرَ بعد عروس: عروس کے بعد کوئی عطر نہیں۔ عروس اسماء بنت عبداللہ عذریہ کے پہلے شوہر کا نام تھا، جس کی قبر کو دیکھ کر قبر پر بیٹھ کر رونے لگی دوسرے شوہر نے جس کا نام نوفل تھا، اسے اٹھنے کے لئے کہا تو اس کی عطر کی شیشی گر گئی، تو نوفل نے اسے اٹھانے کو کہا، اس موقعہ پر اس نے یہ فقرہ کہا تھا۔ نوفل بخیل، بدصورت اور گندہ دہن تھا۔ العاطِر جمع عُطُر عطر پسند کرنے والا، زیادہ عطر لگانے والا۔ العَطَّار: بہت خوشبو والا، عطر فروش۔ العِطارَة: عطر فروشی کا پیشہ۔ المِعْطار والمِعْطِیر: (مذکر و مونث دونوں کیلئے) بہت خوشبو والا۔

۲۔ تَعَطَّرَتِ البنتُ: لڑکی کا اپنے والدین کے پاس رہنا، شادی نہ کرنا۔

۳۔ عُطارِد (فلک): ایک سیارہ جو دوسرے سیاروں کے مقابلہ میں سورج سے زیادہ قریب ہے، منصرف و غیر منصرف دونوں طرح آتا ہے۔ فارسی میں اسے دبیر فلک کہتے ہیں۔

☾ عَطَّر ہ/ ہ: کو خوشبو لگانا۔ ۔ ہ: پر خوشبو لگانا۔ تَعَطَّر: اپنے آپ کو خوشبو لگانا۔ عِطْر جمع عُطُور و عُطورات: خوشبو، سنٹ، عطر، ست، جوہر، روح، عطر الورد: گلاب کا عطر، تیل۔ عَطِر خوشبودار۔ سُمْعَةٌ:

عَطِرۃ: بہت عمدہ، درخشاں، تابندہ شہرت۔ عِطری: خوشبودار۔ عِطریۃ جمع عطریات: عطر خوشبو، سنٹ، عطّار: عطرساز، عطرفروش، دوافروش، دواساز۔ عطار عاطر: خوشبودار۔ اثنی علیه عاطر الثناء: اس نے اس کی تعریف کے پل باندھ کر اسے آسمان پر چڑھادیا۔ مُعَطّر: خوشبولگا ہوا، سنٹ لگائے ہوئے۔

عطس: ۱- عَطَسَ ـِ عَطْسًا و عُطَاسًا: چھینکنا، چھینک مارنا، کہتے ہیں عَطَسَ فلانٌ و عَطَسَتْ به اللُجُمُ: وہ مرگیا، عَطَّسَ هُ: کو چھینکوانا۔ العَاطُوسَ: ناس، نسوار (عام لوگ عطوس کہتے ہیں)۔ العُطْسَة: چھینک، کہتے ہیں۔ هو عَطْسَةُ فلان: وہ ڈیل ڈول اور اخلاق میں اس جیسا ہے۔ المَعْطَس و المَعْطِس جمع مَعَاطِس: ناک، کہتے ہیں۔ اُرْغِمَتِ المَعَاطِسُ: دشمن مغلوب ہوگئے۔

۲- عَطَسَ ـِ عَطْسًا و عُطَاسًا الصبحُ: پو پھٹنا، دن روشن ہونا۔ العَاطِس: صبح۔

۳- العَاطِس: سامنے سے آنے والا ہرن۔ العَاطُوس: ایک منحوس چوپایہ۔

○ عَطَسَ ـِ عَطْسًا و عُطَاسًا: چھینکنا عَطَّس هُ: سے چھینک مروانا۔ عَطْسَة: ایک چھینک۔ عُطَاس: چھینکیں، عَاطُوس: نسوار۔ مَعْطِس جمع مَعَاطِس: ناک۔

عطش: عَطِشَ ـَ عَطَشًا: پیاسا ہونا۔ ـ اليه: کا مشتاق ہونا صفت عَطْشَان جمع عِطَاش و عَطْشَى و عَطَاشَى م عَطْشَى و عَطْشَانة جمع عِطَاش، عَطَّشَ هُ: کو پیاسا کرنا۔ عَاطَشَهُ فَعَطَشَهُ: پر پیاس لگنے میں میں نے غلبہ کیا اور غالب ہوا صفت مفعولی مَعْطُوش۔ أَعْطَشَ هُ: کو پیاسا کرنا۔ ـ الرجُلُ: پیاسے جانوروں والا ہونا۔ تَعَطَّشَ: پیاسا بننا۔ العَطِش و العَطْش م عَطِشَة و عَطْشَة: پیاسا۔ العُطَاش (طب): ایک بیماری جس میں پیاس نہیں بجھتی۔ المَعْطَش جمع مَعَاطِش: پیاس کا وقت۔ المَعْطَشَة جمع مَعَاطِش: زمین جہاں پانی نہ ہو۔ المِعطاش: بہت پیاسا۔ (مذکر و مونث)۔

○ عَطِشَ ـَ عَطَشًا: پیاسا ہونا۔ إلى: کا آرزومند ہونا، متمنی ہونا، کی سخت آرزو رکھنا، کے لئے بیتاب ہونا، عَطَّشَ ہ/ھ: کو پیاسا بنانا کو پیاس لگانا۔ أَعْطَشَ بمعنی عَطَّشَ ـ تَعَطَّشَ إلى: کے لئے بیتاب ہونا، کا سخت آرزومند ہونا، کا متمنی ہونا، کا مشتاق ہونا۔ عَطَش: پیاس، عَطِش: پیاسا، خشک، جھلسی ہوئی (زمین)۔ عَطْشَان م عَطْشَى جمع عِطَاش: پیاسا، ـ إلى: کا لالچی، حریص، خواہشمند، کا سخت آرزومند، کا مشتاق، طالب، عَاطِش: پیاسا، ـ إلى: کا لالچی، حریص، خواہشمند، کا سخت آرزومند، کا مشتاق، طالب مُتَعَطِّش: پیاسا، ـ إلى: کا لالچی، حریص، خواہشمند، کا سخت آرزومند، مشتاق، طالب۔ عَطْشَجِي جمع عَطَشْجية: کوئلہ ڈالنے والا، فائرمین۔

عطف: ۱- عَطَفَ ـِ عَطْفًا و عُطُوفًا اليه: کی طرف مائل ہونا۔ ـ عليه: پر مہربانی کرنا۔ ـ عنه: سے پھرنا، کے پاس سے چلے جانا۔ ـ هُ عن الامر: کو سے ہٹادینا۔ ـ كَلِمَةً على أخرى: حرف عطف سے ایک کلمہ کو دوسرے سے جوڑنا۔ ـ العنانَ: لگام پھیرنا۔ ـ الوسادةَ: تکیہ کو دہرا کرنا۔ ـ الشئَ: کو جھکانا، موڑنا۔ عَطِفَ ـَ عَطَفًا: لمبی پلکوں والا ہونا۔ عَطَّفَ الوسادةَ: تکیہ کو دہرا کرنا۔ ـ الشئَ: کو موڑنا، جھکانا۔ تَعَطَّفَ: جھکنا، مڑنا، مائل ہونا۔ ـ الثوبَ و بالثوب: کپڑا اوڑھنا تَعَاطَفَ في مشيته: ناز کے ساتھ سر ہلاتے چلنا۔ انْعَطَفَ: مڑنا۔ العَاطِف (فا) جمع عُطُف و عَطَفَة: ازار، گھڑ دوڑ کا چھٹا گھوڑا۔ ـ عند النحاة: حرف عطف جیسے واو۔ العَاطِفَة جمع عَاطِفَات و عَوَاطِف: عاطف کا مونث۔ العَطْف (مص): کجی، جھکاؤ۔ العِطْف جمع أَعْطَاف و عِطَاف و عُطُوف: بغل۔ ـ من كل شئ: ہر چیز کا کنارا۔ عِطْفُ القوس: کمان کا کنارہ۔ عِطْفَا الرجُل: مرد کے دونوں پہلو۔ کہتے ہیں۔ ثَنَى عَنّي عِطْفَهُ: اس نے مجھ سے اعراض کیا اور مجھ پر زیادتی کی۔ هو ينظر في عِطْفَيْهِ: وہ متکبر ہے۔ مَرَّ ثانيَ عِطْفِهِ: وہ تکبر کے ساتھ چلا۔ تَنَحَّ عن عِطْفِ الطريق: وہ سڑک کے درمیانے حصہ سے ہٹ گیا۔ العَطَف (مص) واحد عَطَفَة: پلکوں کی درازی (ن): درخت پر لپٹنے والی بیل (ن) عشق پیچاں العَطْفَة: عَطَفَ کا اسم نوع، انگور کی بیل کے لٹکتے ہوئے حصے۔ العِطَاف جمع عُطُف و أَعْطِفة: چادر، ازار، تلوار۔ قوسٌ عَطُفَى: ٹیڑھی کمان۔ العَطُوف و العَاطُوف جمع عَوَاطِيف: پھندا جس میں ٹیڑھے سرے کی لکڑی لگی ہو۔ العَطِيف جمع عَطَائِف: کمان۔ المِعْطَف جمع مَعَاطِف: گردن، گلا، بڑی چادر جو سردی یا بارش سے بچنے کیلئے کپڑوں کے اوپر پہنی جاتی ہے۔ المعطف جمع مَعَاطِف: تلوار۔ مُنْعَطَفُ الوادي و مُنْعَطِفُهُ: وادی کا موڑ۔

۲- عَطَفَ ـِ عَطْفًا و عُطُوفًا ت الناقةُ على ولدها: اونٹنی کا اپنے بچہ پر مہربان ہونا، اس کا دودھ بہنا۔ ـ اللّٰهُ قلبَهُ و بقلبه: اللہ کا کسی کے دل کو مہربان کردینا۔ عَطَّفَ الناقةَ على ولدها: اونٹنی کو اپنے بچہ پر مہربان کرانا۔ تَعَطَّفَ عليه: کے لئے مہربان ہونا اور اس پر احسان کرنا۔ تَعَاطَفَ القومُ: بعض کا بعض پر مہربانی کرنا۔ اِسْتَعْطَفَ هُ: سے مہربانی طلب کرنا، سے مہربانی کا خواہاں ہونا۔ العَاطِفَةُ جمع عَاطِفَات و عَوَاطِف: شفقت۔ العَطُوف جمع عُطُف: شفیق، احسان کرنے والا، محسن۔ امرأةٌ عَطُوف: خاوند یا بچوں سے محبت کرنے والی۔ العَطِيف من النساء: نرم و نازک فرمانبردار عورت۔

○ عَطَفَ ـِ عَطْفًا هـ: کو موڑنا، جھکانا۔ ـ إلى: کی طرف جھکنا، مائل ہونا، سے رغبت ہونا۔ ـ على: کا مددگار ہونا، ہمدرد ہونا، سے وابستہ اور منسلک ہونا، کیلئے دل میں محبت، چاہ، شفقت، لگن، پیار رکھنا، کا شائق ہونا، کے ساتھ ہمدردی رکھنا، سے اظہار ہمدردی کرنا، پر ترس و رحم کھانا یا محسوس کرنا، پر افسوس وغیرہ محسوس کرنا۔ عَطَفَ به على: کو کی طرف مائل کرنا۔ ـ على: کیلئے محبت یا ہمدردی بیدار کرنا۔ میں دلچسپی جگانا۔ عطف به على: کو کی قدردانی کرانا، دل کے قریب کرنا۔ عطف به عن: کو سے باز رہنے کیلئے کہنا، کو سے برگشتہ کرنا، منحرف کرنا، بیگانہ کرنا۔ عَطَّفَ هـ: کو تہ کرنا، دوہرا کرنا، ـ ہ: کو مددگار بنانا، کا دل نرم کرنا، کے جذبات ابھارنا۔ ـ ہ على: میں کیلئے محبت، ہمدردی، رحمدلی یا شفقت بیدار کرنا۔ ـ ہ/ ھ على/ نحو: کو یا کے دل کو کیلئے محبت، شفقت وغیرہ سے بھر دینا۔ تَعَطَّفَ على: کا مددگار ہونا، سے وابستہ ہونا، کا شائق ہونا، کے ساتھ ہمدردی رکھنا، کیلئے شفقت محبت وغیرہ رکھنا یا محسوس کرنا، پر افسوس وغیرہ محسوس کرنا۔ تَعَطَّفَ ب: کو نوازش یا عزت افزائی کیلئے کرنا۔ تَعَطَّفَ بالعطاف: کوٹ پہننا۔ اپنے آپ کو کوٹ یا لبادہ یا چوغہ یا چادر میں لپٹنا۔ اِنْعَطَفَ: جھکنا، مڑنا، ٹیڑھا ہونا، خمیدہ ہونا۔ ـ إلى: کی طرف مڑنا، گھومنا۔ ـ على/ إلى: پر آمادہ یا رضامند یا تیار ہونا، سے وابستہ ہونا، کا شائق ہونا، کی ساتھ ہمدردی رکھنا، سے محبت رکھنا، یا محسوس کرنا۔ اِنْعَطَفَ: پھرنا، مڑنا، تَعَاطَفَ: باہم محبت دل میں رکھنا، ایک دوسرے سے وابستہ ہونا اِعْتَطَفَ بالعطاف بمعنی تعطف بالعطاف۔ اِسْتَعْطَفَ هُ: کی ہمدردی طلب کرنا، کی محبت و شفقت کا خواہاں ہونا۔ سے التماس کرنا، التجا کرنا، کی منت سماجت کرنا، سے ملتجی ہونا۔ اِسْتَعْطَفَ: محبت یا شفقت کی نمائش کرنا، ظاہر کرنا، کا مظاہرہ کرنا، صلح جو

یا نہ اخلاق ظاہر کرنا۔ ــــہٗ او خاطرہٗ: کو جیتنے کی کوشش کرنا، کی ہمدردی حاصل کرنے کا دل ہاتھ میں لینے، کی تائید حاصل کرنے، کو اپنا طرف دار بنانے یا اپنے ساتھ ملا لینے کی کوشش کرنا، کو منانے یا راضی کرنے کا خواہاں ہونا، کو دوست بنانے کی کوشش کرنا۔ ــــ ہ: کو کشش کرنے، کھینچنے یا حاصل کرنے کی کوشش کرنا۔

عَطْف: جھکانا، موڑنا، جھکنا، مڑنا، خمیدگی، کونہ، گوشہ۔ ــــ علی: کے ساتھ ہمدردی، محبت، وابستگی، کا شوق، سے رغبت، اداۃ (حرف) العطف: حرف عطف۔ Conjunction۔ عطف البیان: عطف بیان۔ دیکھو عربی گرامر)۔ عِطْف جمع أعطاف: جسم کا پہلو۔ لَیِّنُ الاعطاف: اثر پذیر، تاثر پذیر۔ مطیع، اطاعت شعار تَرنَّحتُ الاعطاف: وہ بے خود ہو گئے وہ وجد میں آ گئے۔ ضَمَّ بین اعطافہ: پر مشتمل ہونا، پر محیط ہونا۔ عَطْفَة: موڑ، مڑنا، اعوجاج، موڑنا، پھیرنا، پیچ، بل جمع عَطَفات و عُطَف: بند گلی، عِطَاف جمع عُطُف و أعْطِفَة: کوٹ، لبادہ، چوغہ، چادر۔ عَطُوف: رحم دل، ترس کھانے والا، ہمدرد، پیارا، محب، محبت کرنیوالا، مہربان، محبت آمیز۔ عُطُوفة: محبت، شفقت، وابستگی، فیض رسانی۔ نیک ارادہ نام سے پہلے تعظیمی لفظ۔ صاحب العُطُوفة: والا حضرت، رحمت مآب۔ مِعْطَف جمع مَعَاطِف: کوٹ، اوور کوٹ، لبادہ، چوغہ، گون، فراک۔ مِعْطَفٌ مُشَمَّعٌ: برساتی (Rain coat)۔ مِعْطَفُ فَرو: فرکوٹ (Fur coat)۔ عَاطِفَة جمع عَوَاطِف: عاشقانہ محبت، شفقت، چاہ، لگن یا پیار، دلی فیض رسانی، پریشانی، تشویش، ہمدردی، ترس، رحم، وابستگی، شوق، رغبت، مہربانی، نوازش، کرم، احساس، جذبہ، جذباتیت، عَاطِفی: جذباتی، جذبات انگیز، حساس، ہمدرد، محبت آمیز۔ عَاطِفیة: جذباتیت۔ مُنْعَطَف جمع مُنْعَطَفات: (سڑک کا) موڑ۔ موڑنا، پیچ در پیچ ہونا۔ گلی، تنگ گلی۔

عطل: ا۔ عَطِلَ ـ عَطَلاً و عُطُولاً ت المرأةُ: عورت کا بے زیور ہونا۔ صفت عَاطِلٌ و عَاطِلَةٌ و عُطُلٌ جمع عَاطِلات و عَوَاطِل و عُطَّل و أعْطَال ـــ ـــُ عَطَالَةُ الاجیرُ: مزدور کا بے کار رہنا۔ عَطِلَ ـــ عَطَلاً و عُطُولاً ت المرأةُ: عورت کا بے زیور ہونا۔ ـــ عَطَلاً الرجلُ من المال او الادب و کذا القَوسُ من الوَتَر والفرسُ من الرَّسَن: آدمی کا مال و ادب سے، کمان کا تانت سے اور گھوڑے کا گلے میں ڈالنے والی رسی سے خالی ہونا صفت عَاطِل وعُطْل و عُطُل جمع أعْطَال۔ عَطَّل الشیءَ: کو بے کار چھوڑ دینا۔ ـــ المرأةَ: عورت کے زیور اتار لینا۔ ـــ القوسَ: کمان سے تانت نکال لینا۔ ـــت الابلَ: اونٹوں کا بغیر چرواہے کے ہونا۔ ـــ الابلَ: اونٹوں کو چرواہے کے بغیر چھوڑنا۔ البئر: کنویں پر جانا چھوڑ دینا، ہر وہ چیز جس کو رائج کر کے چھوڑ دیا گیا ہو وہ مُعَطَّل ہے، کہتے ہیں عُطِّلَتِ الحدودُ او الثغورُ: سرحدیں بلا محافظ چھوڑ دی گئیں۔ عُطِّلَتِ المزارعُ: کھیتیاں جوتی اور بوئی نہیں گئیں۔ عُطِّلَت الرعیةُ: رعایا بغیر والی کے رہیں۔ ایسے لوگوں کو مُعَطَّلون کہتے ہیں۔ تعَطَّل: بغیر کام رہنا، بیکار رہنا۔ واسْتَعْطَلَت المرأةُ: عورت کا بے زیور ہونا۔ رجلٌ عاطِلٌ م عَاطِلَة: مال و ادب سے خالی شخص، عام لوگ کہتے ہیں۔ رجلٌ عاطِلٌ: اخلاق سے عاری شخص۔ امرأة عاطِلَة: بری عورت۔ طوائف، بیسوا، آبرو باختہ۔ العُطْلَة: بیکاری، بے روزگاری۔ العَطْلاء من النساء: بے زیور عورت، العَطَالَة او القُصُورُ: جسمانی معذوری۔ التعطیل: عَطَّل کا مصدر۔ بے کار رہنا، مذهب التعطیل: صفات الٰہیہ کو نہ ماننے والوں کا مذہب۔ المِعْطَال من النساء: بے زیور رہنے والی عورت۔ المُعَطِّلَة: مذہب تعطیل کو ماننے والے۔

۲۔ العَطَل جمع أعطال: گلا، شخص، جسم۔ کہتے ہیں۔ ما أحسَنَ عَطَلَهُ: اس کا قد کیسا اچھا ہے۔ العَطِیل: مذکر کھجور کے خوشے کا تنا۔ العَیْطَل: بمعنی عطیل، خوبصورت لمبی گردن والی۔

عَطِلَ ـ عَطَلا من: سے محروم اور خالی ہونا، کو نہ رکھنا، کی کمی ہونا، کی قلت ہونا۔ ـ ـــ: بے کار ہونا، کام نہ کرنا، آرام کرنا، کام کے بغیر ہونا، بے روزگار ہونا۔ عَطَّل ہ/ ہ: کو نگرانی یا نگہداشت کے بغیر چھوڑ دینا، کو نظر انداز کرنا، کو بغیر کام کے چھوڑ دینا، بیکار چھوڑ دینا۔ ـــ ہ: کو روکنا، کی راہ میں حائل ہونا، کا سلسلہ منقطع کرنا، کو معلق کرنا، معطل کرنا، کو ملتوی کرنا، موقوف کرنا، ٹالنا، کو بند کرنا، چھوڑنا، ترک کرنا، پر وقتی طور پر پابندی لگانا، کو بند کرنا (جیسے کسی اخبار کی اشاعت کو)، کو سخت نقصان پہنچانا، تباہ کرنا، برباد کرنا، مفلوج کرنا، کو بے اثر بنانا، کا اثر توڑنا، مشین موٹر وغیرہ نہ چلانا، کو ناکارہ رکھنا، کو غیر نافذ العمل بنانا (موٹر وغیرہ) بند کرنا (دفتر وغیرہ) بند کرنا، بند رکھنا۔ تَعَطَّل: کام یا روزگار کے بغیر رہنا، بے روزگار ہونا یا ہو جانا۔ تعطل عن العمل: بے روزگار ہونا یا ہو جانا۔ ـــ: ناکارہ ہونا، یا ہو جانا، بے حرکت ہونا یا ہو جانا، بے عمل ہونا یا ہو جانا، رک جانا، دیر ہو جانا، معطل ہو جانا، موقوف ہو جانا، ملتوی ہو جانا، منقطع ہونا یا ہو جانا (موٹر، مشین) کا رک جانا، کام نہ کرنا، کو سخت نقصان پہنچنا، نہ چلنا، بند ہو جانا، نافذ العمل نہ رہنا، قانونی نہ رہنا، غیر موثر ہونا۔ عُطْل من: سے عاری، محروم، خالی۔ عُطْل: نقصان، گھاٹا، خسارہ۔

عَطَل: بے روزگاری۔ عُطْلَة: بے روزگاری (عطلة عن الشغل کا بھی یہی معنی ہے)۔ فرصت، تعطیل (چھٹی) تعطیلات چھٹیاں، آدھی چھٹی، وقفہ (Reces) جمع عُطْلات و عُطَل: چھٹی، تعطیل، فراغت کا دن، عُطلة رسمیة: سرکاری چھٹی، ایام العطلة الرسمیة: سرکاری چھٹیاں۔ عُطْلَةُ الاسبوع: ہفتہ وار چھٹی ہفتہ اتوار Weakend۔ عُطْلَةٌ قَضَائیة: عدالت کا وقفہ۔ عُطلةُ نهایةِ الأُسْبُوع: ہفتہ وار چھٹی۔ تعطیل: روکنا، رکاوٹ، انقطاع، التواء (کسی سرگرمی) کا تعطل، عارضی پابندی، (اخبار کی اشاعت کی) بندش، نقصان رسانی، تباہی بربادی، مفلوج کرنا، بے اثر کرنا (موٹر وغیرہ) بند کرنا، (دفتر وغیرہ) بند کرنا، اللہ تعالیٰ کی صفات کو نہ ماننے والوں کا مذہب۔ تعطیل حرکة المرور: آمد و رفت کی بھیڑ بھاڑ۔ عَاطِلٌ من: سے خالی، محروم، عاری۔ ـــ: بے کار، بے حرکت، بے عمل، سست کاہل، بے روزگار، بے کار، بے روزگار شخص، عضو عاطل: عضو بلا عمل۔ عَوَاطِل: چھٹیاں، تعطیلات۔ تَعَطُّل: بے روزگاری، بے کاری، بے عملی، سستی، کاہلی، متین کا کام نہ کرنا، ناکارہ ہو جانا، ٹوٹ جانا۔ رکنا، ٹھہراؤ، تعطل عن العمل: بے روزگاری۔ مُعَطِّل: وہ شخص جو صفات الٰہیہ کا منکر ہو۔ مُعَطَّل: بے کار، سست، بے روزگار، مشین وغیرہ جو ناکارہ ہو گئی ہو، کام نہ کرتی ہو، موٹر وغیرہ جو چلنے کے قابل نہ ہو۔ بند کی ہوئی (موٹر)، بند کیا ہوا (دفتر)۔

عطم: إعْتَطَم الرجُلُ: ہلاک ہونا، صفت عاطِم و عَطِیم جمع عُطُم۔ العُطْم: دھنی ہوئی روئی۔

عطن: ا۔ عَطَنَ ـِ عَطْنًا و عُطُونًا البعیرُ: اونٹ کو دوبارہ پانی پلانے کیلئے آرام دیا جانا۔ ـــ البعیرُ: اونٹ کا سیراب ہو کر بیٹھنا۔ صفت عَاطِن ج عُطَّان و عُطُون و عَطِنَة م عَاطِنَة جمع عاطنات و عَوَاطِن و عُطُون۔ عَطَّن الابلَ: اونٹوں کو دوبارہ پانی پلانے کے لئے آرام دینا۔ ـــت الابلُ: اونٹوں کا سیراب ہو کر بیٹھ جانا۔ ـــ لِلابل: اونٹوں کے بیٹھنے کے لئے، جگہ بنانا۔ أعْطَنَ الابلَ: پانی پلانے کے

بعد دوبارہ پانی پلانے کے لئے اونٹوں کو آرام دینا۔
العَطَن (مص)، و المَعْطِن والمَعْطَن جمع
مَعَاطِن: اونٹوں کے بیٹھنے کی جگہ، حوض کے آس پاس
بکریوں کے بیٹھنے کی جگہ۔
۲۔ عَطَنَ ـُ عَطْنًا الجلدَ: کھال کو گوبر یا نمک میں ڈالنا۔
صفت مفعولی عَطِین و مَعْطُون۔ عَطِنَ ـَ عَطَنًا
الجلدُ: کھال کا نمک یا گوبر میں ڈال کر چھوڑ دینا اور
اس کا بدبودار ہونا۔ صفت عَطِن۔ عَطَّنَ الجلدَ:
کھال کو گوبر یا نمک میں ڈالنا۔ اِنعَطَنَ الجلدُ: کھال
کو بدبودار ہونے تک نمک یا گوبر میں رکھا جانا۔
العِطَان: گوبر یا نمک جس میں کھال کو رکھا جائے تا
کہ بال الگ ہو جائیں۔ رجُلٌ عَطِین و عَطِینَةٌ:
بدبودار شخص۔
○ عَطَنَ ـِ عَطْنًا الجلدَ: رنگنے کے عمل میں کھال کو بال
اتارنے کیلئے بھگونا۔ ـــ الکتَّانَ: کتان (سن) کو بھگو
کر نرم کرنا۔ عَطِن ـَ عَطَنًا: کھال کا رنگنے کے عمل
میں گلنا سڑنا۔ عَطَّن: بمعنی عَطَنَ۔ عَطَن: پانی کے
گھاٹ کے قریب اونٹوں کے آرام کی جگہ۔ ضَیِّقُ
العَطَن: تنگ ذہن، تنگ، محدود رَحْبُ العَطَن:
وسیع الذہن۔ عَطِن: گلا سڑا، بدبودار۔ عَطِین: گلا
سڑا، بدبودار۔
عطا: ۱۔ عَطَا ـُ عُطُوًّا الشئَ و إليه: کو لینا۔ ـــ إليه
يدَهُ: اپنا ہاتھ کی طرف بلند کرنا۔ عَاطَى عِطَاءً و
مُعَاطاةً الرجُلَ الشئَ: کو چیز دینا۔ أَعْطَى إعطاءً
هُ الشئَ: کو کوئی چیز دینا۔ ـــ البعيرُ او أعطى
البعيرُ بيده: اونٹ کا مطیع ہونا۔ تعَطَّى تعَطِّيًا الامرَ:
میں مشغول ہونا۔ عطیہ مانگنا۔ تَعَاطَى تَعَاطِيًا
الشئَ: کو لینا۔ ـــ الامرَ: کام سرانجام دینا، یا اس
میں مشغول ہونا۔ الرجُلُ: کسی چیز کو پکڑنے کے لئے
پاؤں کی انگلیوں پر کھڑا ہونا۔ کہتے ہیں۔ تَعَاطَيْنَا
فَعَطَوْتُهُ: ہم نے سخاوت میں مقابلہ کیا تو میں غالب
آ گیا۔ اِسْتَعْطَى اِسْتِعْطَاءً: عطیہ مانگنا۔ العَطَا
و العَطَاء جمع أَعْطِيَة و جج أَعْطِيَات و العَطِيَّة جمع
عَطَايا و عَطِيَّات: عطا۔ عطیہ، ہر وہ چیز جو دی جائے۔
العَطَاءَة و العَطَاوَة: عطا، عطیہ، کہتے ہیں۔ ما أَعْطَاهُ
للمال: وہ کتنا سخی ہے، وہ کتنا زیادہ مال دینے والا ہے۔
(خلاف قاعدہ) المِعْطاء جمع مَعَاطٍ و مَعَاطِيّ:
بہت دینے والا (مذکر اور مونث)۔
۲۔ عَطَّى تَعْطِيَةً الرجُلَ: سے نصف لینا، کی خدمت
کرنا۔ عَاطَى عِطَاءً او مُعَاطَاةً هُ: کی خدمت
کرنا۔ سے نصف لینا۔
۳۔ عَطَّى تَعْطِيَةً الرجُلَ: کو جلدی کرنے کیلئے کہنا۔
تَعَطَّى تَعَطِّيًا: جلدی کرنا۔
○ عَاطَى ه ه: کو کچھ دینا۔ أَعْطَى ه/ل ه: کو کچھ دینا۔
ـــ ه ه: کو کچھ پیش کرنا، کے کچھ حوالے کرنا، کو کی پیشکش
کرنا، کو کچھ عطا کرنا، کو کچھ دینا، کو سے سرفراز کرنا۔
أُعْطِيَ ه: کچھ لینا، پانا، حاصل کرنا، کو کچھ ملنا، أَعْطَى
دروسا: سبق دینا۔ أَعْطَى اقوالہ: گواہی دینا۔
أَعْطَى لہ الکلمة: کو بولنے کی اجازت دینا۔
أَعْطَاهُ بیدہ: کا مطیع ہونا۔ تَعَطَّى ه: سے خیرات
مانگنا؟ بھیک مانگنا۔ تَعَاطَى ه: کچھ لینا۔ (دوا) لینا،
نگلنا، (کام) سنبھالنا، کو اپنے سر لینا، کی ذمہ داری لینا،
کا بیڑا اٹھانا، کو شروع کرنا، کو ذمہ لینا، اختیار کرنا، میں
مشغول ہونا، کو کرتے رہنا، میں لگے رہنا۔ اِسْتَعْطَى
بمعنی تعَطَّى عَطًا: تحفہ، ہدیہ۔ عطاء جمع عطاء ات:
پیش کش، ٹنڈر۔ قَدَّم عطاءً: ٹنڈر پیش کرنا۔ عَطَاء
جمع أَعْطِيَة: تحفہ، ہدیہ۔ معاطاة: (کسی سرگرمی، عمل)
کو حاصل کرنے کی کوشش، جستجو (کی پریکٹس، (کا)
کام، مشق، استعمال۔ إعطاء: عطیہ، پیشکش،
گرانٹ، عطیہ دینا، انعام، انعام دینا۔ اِسْتِعْطَاء:
بھیک مانگنا، بھیک مانگ کر گزر کرنا۔ مُعْطٍ: دینے
والا، عطیہ دینے والا۔ مُعْطًى: دیا ہوا جمع مُعْطَيات:
دی ہوئی مقدار، کمیت، تعداد، مفروضات، امور معلومہ،
مبینہ حقائق، (Data)۔ مُسْتَعْطٍ: بھکاری، منگتا۔
عظ: ۱۔ عَظَّ ـُ عَظًّا بالارض: کو زمین سے چپکا دینا۔
ـــ تہُ الحربُ: کو جنگ کا آزمانا، تکلیف پہنچانا۔
عَاظَّ مُعَاظَّةً و عِظَاظًا هُ: سے برا سلوک کرنا، سے
جان پر کھیل کر لڑنا۔ ـــ القومُ: جنگ میں ایک دوسرے
سے سخت ہونا۔ العَظَّة: جنگ میں سختی۔
۲۔ عَظْعَظَ السهمُ: تیر کا جاتے ہوئے کانپنا اور ٹیڑھا ہو
جانا۔ ـــ الجبانُ: بزدل کا لڑائی میں پیٹھ پھیرنا۔ ـــ
فی الجبل: پہاڑ پر چڑھنا۔
عظب: ۱۔ عَظَبَ ـِ عَظْبًا الطائرُ: پرندہ کا تیزی سے اپنا
پٹھا ہلانا۔
۲۔ عَظَبَ ـُ عَظْبًا و عُظُوبًا جلدُہ: کی کھال کا خشک
ہونا۔ العَاظِب و العَظِب: جنگل اور خشک جگہوں پر
اترنے والا۔
۳۔ عَظَبَ ـُ عَظْبًا و عُظُوبًا علی العمل: صبر سے
کام کرتے رہنا۔ ـــ ت یدُہُ: ہاتھ کا کام کی وجہ سے
سخت ہونا۔ عَظِبَ ـَ عَظَبًا علی العمل: کام کی
نگہداشت کرنا، کو صبر و استقامت سے برداشت کرنا۔
عَظِبَ هُ عن بُغیتہ: کی خواہش کو ٹالنا، کی خواہش
میں تاخیر کرنا۔ ـــ هُ علی الشئ: کو کا عادی بنانا، کو پر
صبر کرنے والا بنانا۔
۴۔ عَظِبَ ـَ عَظَبًا: موٹا ہونا، فربہ ہونا، صفت عَظُوب۔
۵۔ عِظْيَبُّ الخُلُق: بدخو۔
عظر: عَظِرَ ـَ عَظَرًا الاناءَ: برتن کو بھرنا۔ أَعْظَرَهُ
الشرابُ: شراب کا کے معدہ میں ثقیل ہونا۔ اس سے
العِظارة اسم آتا ہے۔ العِظَار: شراب کی وجہ سے
امتلاء۔ العَظُور جمع عُظُر: شراب سے شکم سیر۔
عظل: ۱۔ عَظَلَ ـُ وعَظِلَ ـَ عَظْلاً و تَعَاظَلَ
واعْتَظَلَتِ الکِلابُ او الجرادُ: کتوں یا ٹڈیوں
کا ایک دوسرے پر سوار ہونا۔ عَظَّلَتِ الکلابُ او
الجرادُ: کتوں اور ٹڈیوں کا ایک دوسرے پر سوار
ہونا۔ ـــ القومُ علیہ: لوگوں کا کسی شخص پر مارنے
کیلئے ہجوم کرنا۔ عَاظَلَ الشئَ: پر سوار ہونا۔ ـــ فی
الکلام: کلام میں تعقید لانا، کلام کی تکرار کرنا۔ الشاعرُ
فی القافیة: تضمین کرنا۔ ـــ بالکلام: اپنے پر لوٹ
کر آنے والی بات کرنا۔ تَعَظَّلَ فی اثرہ: کا پیچھا
کرنا، تعاقب کرنا، کا کھوج لگانا۔ تَعَظَّلَ القومُ
علیہ: لوگوں کا کسی پر اسے مارنے پیٹنے کیلئے ہجوم کرنا۔
العَاظِل و العَاظِلَة و العَظْلَی من الجراد: ایک
دوسرے پر سوار ٹڈی۔
۲۔ تَعَظْلَمَ اللیلُ: رات کا سخت تاریک و سیاہ ہونا۔
العَظْلَمَة: تاریکی۔
○ عَاظَلَ الکلامَ: اپنی گفتگو میں تکرار کرنا۔ معنوی تکرار
سے کام لینا، بات کرتے ہوئے وہی کچھ دوبارہ کہنا۔
عظم: ۱۔ عَظُمَ ـُ عِظَمًا و عَظَامَةً: بڑا ہونا۔ صفت
عظیم جمع عُظَمَاء و عِظَام و عُظُم۔ ـــ الامرُ علیہ:
پر کام مشکل ہونا، کے لئے بھاری، ناقابل برداشت
ہونا، گراں ہونا، کو تکلیف دینا۔ عَظَّمَ هُ: کی تعظیم و
توقیر کرنا۔ أَعْظَمَ الامرُ: بڑا ہونا۔ ـــ الشئَ: کو بڑا
کرنا۔ کو بڑا سمجھنا۔ کہتے ہیں۔ ما یُعظِمنی ان افعل
کذا: مجھے ایسا کرنے سے کوئی چیز خوفزدہ نہیں کر سکتی۔
تَعَظَّمَ: تکبر کرنا۔ تعَاظَمَ: تکبر کرنا۔ ـــ هُ الامرُ: پر گراں
ہونا، بڑا ہونا۔ کہتے ہیں۔ ھو امرٌ لا یتعاظمه
شئٌ: یہ سب سے بڑا معاملہ ہے۔ اِسْتَعْظَمَ: تکبر
کرنا۔ ـــ الامرَ: کو بڑا سمجھنا۔ ـــ الشئَ: کا بڑا حصہ
لینا۔ العُظْم: بڑائی۔ عَظْمُ الشئ جمع أَعْظَام:
چیز کا بڑا یا بیشتر حصہ۔ العِظَم و العِظَم: بڑائی۔
عَظْمُ الطریق: راستہ کا درمیان العُظَّام و العُظَّام
مونث عُظَامَة و عُظَّامَة: بڑا، عظیم۔ العِظَامَة
و العُظْمَة و الإِعْظَامَة: وہ گدی جس کو عورتیں سرین

پر بڑا ظاہر ہونے کے لئے باندھتی ہیں۔ العُظَّامَة: بمعنی: العِظَامة ـ والعَظَمَة والعُظْمُوت غرور، نخوة، فخر۔ عَظَمَاتُ القوم: سرداران قوم۔ العَظِيْمَة جمع عَظَائِم: عظیم کا مونث۔ سخت مصیبت۔ عَظَائِمُ اللّٰه: اللہ تعالیٰ کے بڑے بڑے کام، مُعْظَمُ الشئ جمع مَعَاظِم: کا بیشتر کا اکثر کہتے ہیں۔ إن لفلان مَعَاظِمَ واجبةَ المراعاة: فلاں شخص کے لئے بڑے بڑے حقوق ہیں، جن کی رعایت ضروری ہے۔ المُعَظَّمَة: سخت مصیبت۔

۲۔ عَظَمَ ـُ عَظْمًا الكلبَ: کتے کو ہڈیاں کھلانا۔ ـــ عَظْمَةً الرجُلَ: کی ہڈیوں پر مارنا۔ عَظَّمَ الشاةَ: بکری کی ہڈی ہڈی کاٹ دینا۔ اَعْظَمَ الكلبَ عُظْمًا: کتے کو ہڈی کھلانا۔ العَظْم (مص) جمع اَعْظُم و عِظَام و عِظَامَة ہڈی۔ العَظْمَة (مص) ہڈی کا ٹکڑا۔ العَظَمَة من الساعد او اللسان جمع عَظَمَات: کلائی یا زبان کا موٹا حصہ۔ العُظْمِیّ (ح) سفیدی مائل کبوتر۔

۳۔ اِسْتَعْظَمَ الامرَ: کا انکار کرنا۔

○ عَظُمَ ـُ عِظَمًا و عَظَامَة: بڑا، عظیم، شاندار، عالیشان، پرشکوہ، رعب دار، مرعوب کن، یا طاقتور ہونا یا ہوجانا، بہت بڑا، بہت وسیع، بہت ضخیم، مہیب، حیرت انگیز یا عظیم انسان ہونا۔ ـــ علی: کے لئے سخت رنجیدہ، تکلیف دہ، ذہنی کوفت کا موجب یا ظالمانہ و مستبدانہ ہونا۔ عَظَّمَ ہ/ ہ کو زیادہ بڑا، زیادہ شاندار، زیادہ پرشکوہ، زیادہ رعب دار، زیادہ مرعوب کن یا زیادہ طاقت ور بنانا کے زیادہ بڑا، زیادہ شاندار وغیرہ بننے کا باعث ہونا، کی عظمت، بڑائی، شان، شوکت، طاقت، کروفر یا رونق وغیرہ بڑھانا۔ ـــ ہ کی قیمت یا دلکشی بڑھانا، کو بڑھانا، میں اضافہ کرنا کو بڑا کرنا، میں مبالغہ کرنا، بڑھا چڑھا کر بیان کرنا۔ ـــ ہ/ ہ کو بڑھانا، چڑھانا، ترقی دینا، عظمت عطا کرنا، کی ثناء کرنا، حمد کرنا، ستائش کرنا، کی تعریف کے پل باندھنا، سرفراز کرنا، اَعْظَمَ بمعنی عَظَّمَ نیز اَعْظَمَ ہ کو بہت اہمیت دینا، کو بڑا، وسیع، مہیب، عظیم، بہت بڑا یا حیرت انگیز، عظیم الشان سمجھنا۔ ـــ ہ کو سخت، رنج دہ، ظالمانہ یا مستبدانہ پانا۔ تَعَظَّمَ ب پر فخر کرنا، کی ڈینگ مارنا، بڑ ہانکنا، کو لہرا لہرا کر فخر سے دکھانا۔ ـــ خود پسند، مغرور یا متکبر ہونا، دیدہ دلیری کرنا، تَعَاظَمَ مغرور ہونا، متکبر ہونا، پُرنخوت، بڑا ہونا، شاندار ہونا، پرشکوہ ہونا، رعب دار ہونا، مرعوب کن ہونا، وسیع ہونا، حیرت انگیز ہونا، ـــ ہ وزن، معنی، مفہوم یا مطلب اور اہمیت میں کے برابر ہونا۔ ـــ ہ: کے لئے وزن دار، سنجیدہ، تشویشناک، سنگین یا غیر معمولی ہونا۔ لايتعاظمه شانُ العدو: دشمن کی اہمیت اسے بہت زیادہ یا ناجائز طور پر متاثر نہیں کرتی۔ اِسْتَعْظَمَ: مغرور ہونا، متکبر ہونا، نخوت پسند، دیدہ دلیر ہونا۔ ـــ ہ کو بڑا، معنی خیز یا اہم سمجھنا۔ صاحب العظمة: اعلیٰ حضرت، والاحضرت His Highness۔ اعلیٰ حضرت، جہاں پناہ، ولی نعمت، جلالۃ الملک His Majesty۔ عظمة السلطان: اعلیٰ حضرت، والا حضرت سلطان۔ His Highness the Sultan۔ فرصة عظيمة سنہری موقعہ۔ عِظَامِي: عالی خاندان کا، خاندانی، امیرانہ انداز والا، امیر، شریف آدمی۔ اعاظم رجال مصر قاہرہ کے نمایاں ترین مرد۔ جريمة عُظْمَى: مستوجب قتل جرم (Capital crime)۔ السواد الاعظم: عظیم اکثریت، عوام کی اکثریت۔ الصدر الاعظم: سابق سلطنت عثمانیہ میں وزیر اعظم کا لقب، فی مُعْظَمِه: زیادہ تر، بیشتر، عموماً، بالعموم، عام طور پر۔

عظا: عَظَا ـُ عَظْوًا فلانًا: کو غمگین کرنا، کی غیبت کرنا، کو بھلائی سے روکنا، کو زہر پلانا۔

عظی: عَظِيَ ـَ عَظًى فلانًا: کو غمگین کرنا۔ العِظاءة والعَظَاءة والعَظَايَة والعِظَايَة جمع عَظَاء والعِظاءة والعَظَاية والعِظَايَة جمع عَظًا و عِظَاء و عَظَايا و عَظَايَات (ح) ایک جانور چھپکلی کے مشابہ، عوام کے ہاں سَقَّايَة کے نام سے معروف ہے۔ بڑی چھپکلی۔

عف ۱۔ عَفَّ ـِ عَفًّا و عِفَّة و عَفَافًا و عَفَافَةً حرام یا غیر مستحسن کام سے رکنا، پاکدامن ہونا، صفت عَفِيف و عَفّ جمع اَعِفَّة و اَعِفَّاء و عَفُّوْن ـ م عَفِيفَة و عَفَّة جمع عَفِيفَات و عَفَائِف و عَفَّات۔ ـــ عن كذا: سے اجتناب کرنا، سے رکنا۔ اَعَفَّ اللّٰه فلانًا: اللہ تعالیٰ کا کسی کو پاکدامن کرنا۔ تَعَفَّفَ پاکدامن ہونا، پاکدامن بننا۔ ـــ عن كذا: سے باز رہنا۔ اِعْتَفَّ و اِسْتَعَفَّ عن الخبيث: کریہ چیز یا کام سے رکنا۔ ـــ البعيرُ اليبيسَ: اونٹ کا مٹی کے اوپر، اوپر کی خشک گھاس چرنا۔ العِفَّة (مص) پارسائی، پاکدامنی، طہارت بدن۔

۲۔ تَعَفَّفَ تھن کے بقیہ دودھ کو پینا۔ تَعَافَّ الناقةَ اونٹنی کو دوسری بار دوہنا۔ العُفَّة و العُفَافَة تھن کا بقیہ دودھ کہتے ہیں۔ سأله فما أعطاه الا عُفَافَة اس نے اس سے مانگا تو تھوڑا سا دیا۔

۳۔ تَعَافَّ المريضُ علاج کرنا۔ العِفَاف دواء۔

۴۔ العِفّان: کہتے ہیں، جاء علی عِفّانِ ذلك: وہ وقت پر آیا۔ وہ فلاں وقت میں آیا۔

○ عَفَّ ـِ عِفًّا و عَفَافًا عن: حرام اور فحش اور ناشائستہ کاموں سے پرہیز کرنا۔ عَفَّ ـِ عِفًّا و عَفَافًا عیاشی سے احتراز کرنا، پارسا ہونا، نیک ہونا، پرہیزگار ہونا، عفیف ہونا، پاکباز، شریف یا حیادار ہونا، پاک ہونا۔ تَعَفَّفَ بمعنی عَفَّ نیز تعفف عن: سے دبکنا، سے کترانا، سے بچنا، سے کنی کترانا۔ سے شرمسار ہونا، خجل ہونا۔ عَفّ: پاکدامن، پاکباز، نیک، پاک، مہذب، شائستہ، دیانت دار، خداترس، عَفَاف و عِفَّة: عیاشی سے احتراز یا پرہیزگاری، پارسائی، نیکی، پاکدامنی، پاکیزگی، شستگی، سلیقہ، معقولیت، شرافت، حیا، پاکبازی، دیانت، دیانت داری، ایمانداری، عفيف: بمعنی عَفّ۔ اعف زیادہ پاکدامن، زیادہ نیک، زیادہ معقول، زیادہ مہذب، زیادہ شائستہ، زیادہ دیانتدار۔ تَعَفُّف: پرہیزگاری، پارسائی، نیکی، شرافت، حیا، پابندی۔ مُتَعَفِّف: بمعنی عفيف۔

عفت: عَفَتَ ـِ عَفْتًا الشئَ: کو موڑنا، توڑنا ـ كلامَهُ و فی كلامِهِ: بوجہ لکنت بولنے میں منہ ٹیڑھا کرنا صفت: عَفَّات

عفج: عَفَجَ ـِ عَفْجًا هُ بالعصا: کو لاٹھی مارنا۔ العَفْج والعِفْج والعَفَج والعَفِج جمع اَعْفَاج و عِفَجَة: آنت، امعا۔ المِعْفَجَة والمِعْفَاج لاٹھی، کپڑے دھونے کی موگری۔ عوام اسے مِخبَاط کہتے ہیں۔

عفد: عَفَدَ ـِ عَفْدًا و عَفَدَانًا: دونوں پیر ملا کر کودنا۔ اِعْتَفَدَ: بھوک سے مرنے کیلئے اپنے آپ پر دروازہ بند کر لینا اور سوال نہ کرنا۔

عفر ۱۔ عَفَرَ ـِ عَفْرًاهُ فی التراب کو مٹی میں لتھیڑنا، زمین میں دھنسانا۔ الشئَ کو زمین پر پٹک دینا۔ عَفِرَ ـَ عَفَرًا و اسْتَعْفَرَ: خاکستری رنگ کا ہونا، خاک آلود ہونا۔ صفت: اَعْفَر۔ عَفَّرَهُ فی التراب: کو مٹی میں لتھیڑنا، زمین میں دھنسا دینا۔ کہتے ہیں۔ قد عُفِرَ و اُرْغِمَ: اُسے ذلیل کیا گیا۔ ـــ ت المرأةُ فی الفطام (عورت کا) بچہ کا دودھ چھڑانے کیلئے پستان پر مٹی لگانا۔ تَعَفَّرَ وانْعَفَرَ فی التراب: مٹی میں لوٹنا۔ ـــ الشئُ: خاک آلود ہونا۔ اِعْتَفَرَ الشئُ: خاک آلود ہونا۔ الثوبَ فی التراب: کپڑے کو مٹی میں لتھیڑنا۔ ـــ الرجُلَ کو زمین پر پٹک دینا۔ العَفْر و العَفَر (مصدر) جمع اَعْفَار: مٹی، خاک، العِفْر و العُفْر (ح) نوسؤر

مطلق سؤر۔ العُفْرَة: خاکی رنگ۔ الأَعْفَر (ح): ہرن کی ایک قسم جو دوڑنے میں کمزور ہوتا ہے۔ العَفْراء جمع عُفْر: اعفر کا مونث۔ العَفِير والمَعْفُور: مٹی میں لتھڑا ہوا۔

۲۔ عَفَّرَ الشيءَ: کو سفید کرنا۔ تَعافَرَ الثريدُ: ثرید کا سفید ہونا۔ العَفراء: سفید زمین۔ — من ليالي القمر: چاند کی تیرھویں رات۔

۳۔ عَفَّرَ اللحمَ: گوشت کو دھوپ میں ریت پر خشک کرنا۔ عُفُرَّةٌ و عُفُرَّةٌ و عَفَرَّةُ الحرِّ: گرمی کی شدت۔ العَفِير: دھوپ میں ریت پر خشک کیا جانے والا گوشت۔

۴۔ عَفَّرَ الكرمَ ونحوَهُ: کٹائی کے بعد انگور وغیرہ کے بچے ہوئے پھل جمع کرنا۔ ایسے پھل کو عُفارہ کہتے ہیں (عام زبان میں)۔ العَفّار: کٹائی کے بعد انگور وغیرہ کے پھل جمع کرنے والا (عام زبان میں) المُعافِر: ساتھیوں کے ہمراہ چلنے والا تا کہ ان کے بچے ہوئے سے کچھ حاصل کرے۔

۵۔ اِعْتَفَرَ الرجُلَ: پر کودنا۔ — فلانٌ: قادر ہونا، قوی ہونا۔ — هُ الأسدُ: شیر کا اپنے شکار کو پچھاڑنا، چیرنا پھاڑنا۔ العُفُر: بہادر، بہت موٹا۔ العِفْر: زبسور۔ رجل عِفْرٌ: خبیث مرد۔ رجُلٌ عِفِرٌّ وعِفْرِيّ و عُفارِيَةٌ: خبیث مرد۔ العُفْرَة والعَفُرَة من الديك: مرغ کی گردن کے بال۔ — من الانسان: انسان کے درمیانی سر کے بال۔ — من الاسد: شیر کے ایال۔ العَفارَة: خباثت۔ برائی۔ العِفْرِية: بڑا سخت مکار۔ خبیث — والعِفراة من الديك: مرغ کی گردن کے بال۔ من الانسان: انسان کے سر کے پچھلے حصہ کے بال، کہتے ہیں۔ جاء نافشا عِفريتَهُ: وہ غصہ میں بھرا ہوا آیا۔ العِفِرّين: کامل قوی مرد، چالاکی سے کاموں کو کرڈالنے والا۔ عِفِرّين: شیروں سے بھری ہوئی جگہ۔ ليثُ عِفِرّين شیر۔

۶۔ العُفْر: دوری۔ طوالت زمانہ۔ العُفُرَّة: مخلوط لوگ۔ عُفُرَّةٌ و عَفَرَّةُ البرد: سردی کی شدت۔ العَفار (واحد عَفارة) بغیر شکر کا ستو۔ (ن) وہ درخت جس سے اگ نکالنے کا کام لیا جائے۔ العَفّار: مادہ کھجور میں نر کھجور کا ٹیکہ (پھول) لگانے والا۔ خبزٌ عَفِيرٌ: بے سالن کی روٹی۔ العَفيرة: کبر بلا کی گولی۔

۷۔ تَعَفْرَتَ: نوبو ہونا، شریر ہونا۔ العِفريت جمع عَفاريت مونث۔ عِفريتة: سخت خبیث، چالاکی سے کاموں کو کر ڈالنے والا (انسان، جنات اور شیاطین میں سے)۔

۸۔ عَفْرَسَ هُ: کو پچھاڑنا، پر غالب آنا۔ العِفْرِس والعِفْرِيس والعِفراس والعُفْرُوس والعَفَرْنَس (ح): شیر۔ العَفارِيس (ح) شتر مرغ۔

◯ عَفَر ـ عَفْرًا ه/ه (بالتراب): کو مٹی سے ڈھانکنا، کو گندا کرنا، پر دھبا ڈالنا، کو مٹی سے بھرنا، کلونسنا۔ عَفَر بمعنی عَفَّر نیز عَفَّرَ ه: پر مٹی چھڑکنا، بالیں جمع کرنا۔ عَفَر جمع أعْفار: دھول گرد، غبار، گرد و غبار۔ عُفار دھول، گرد، غبار، گرد و غبار۔ عَفارة جمع عَفارات: پھوار۔ اعْفَر م عَفْراء: خاکی رنگ کا۔ يَعْفُور: خاکی رنگ کا ہرن۔ غزال۔ تعفير: چھڑکنا، غبار یا پاؤڈر چھڑکنا۔ تَعَفْرَتَ: بھوت پریت یا شیطان جیسا رویہ اختیار کرنا یا ان کی طرح پیش آنا۔ عِفريت جمع عَفاريت: بغض پرور، کینہ جو، بد باطن، شرارتی، شرانگیز، عیار، مکار، کائیاں، فریبی، چالباز، بھوت پریت، آسیب، بد روح، بھوت، بے رحم خونخوار شخص، شیطان کا بچہ، بھتنا، شیطان، شوخ و شرارتی بچہ۔ ولدٌ عفريت: شرارتی بچہ، ناکارہ شخص۔ عَفْرِيتَة: اونچا کرنے کی کل، جیک (Jack) عَفْرَتَة: بے رحمی، خونخواری، بدبدمعاشی، بدذاتی، شیطانی فن، کالا علم جادو، گندا فریب، دھوکا، چال۔ عَفارِم: شاباش! مرحبا! (Well done! bravo)

عفس: ۱۔ عَفَسَ ـ عَفْسًا هُ: کو پچھاڑنا اور روندنا، کو زمین پر چپٹا دینا، کو زمین سے لگا دینا، کو سختی کے ساتھ زمین کی طرف کھینچنا۔ — هُ برجلِهِ: کی سرین پر لات مارنا۔ عَافَسَ هُ: سے کشتی لڑنا، کی طرف توجہ کرنا۔ کہتے ہیں۔ بات يعافِسُ الأمورَ: وہ معاملات سے نپٹنے لگا۔ تَعَافَسَ و اِعْتَفَسَ القومُ: آپس میں کشتی لڑنا۔

۲۔ عَفَسَ ـ عَفْسًا هُ عن حاجته: کو اس کی ضرورت سے باز رکھنا، روکنا۔ — الماشيةَ: جانوروں کو چارہ کے بغیر رکھنا۔

۳۔ اِنْعَفَسَ في التراب: خاک آلود ہونا۔ — في الماء: پانی میں غوطہ لگانا۔ العِفاس: فساد۔

عفش: عَفَشَ ـ عَفْشًا الشيءَ: کو جمع کرنا۔ العَفْشُ (مص) عند العامة: سامان، کہتے ہیں۔ — شيٌ عَفْشٌ نَفْشٌ: چیز جس میں کوئی اچھائی نہ ہو۔ العُفاشة: ناکارہ لوگ۔ الأعْفَش: کمزور نظر والا۔

◯ عَفْش: فضلہ، گندگی، غلاظت، میلا، ردی چیز، فضول شے، کاٹ، کباڑ، ردی مال، سامان، گھر کا منقولہ سامان، فرنیچر (کرسی میز وغیرہ)۔

عفص: ۱۔ عَفَصَ ـ عَفْصًا هُ: کو اکھیڑنا۔ — حقَّهُ منه: سے حق لے لینا۔

۲۔ عَفَصَ ـ عَفْصًا الرجُلَ: پر کشتی میں غالب آنا۔ عَافَصَ مُعافَصَةً هُ: سے کشتی لڑنا۔

۳۔ عَفَصَ ـ عَفْصًا هُ: کو موڑنا۔ — و أعْفَصَ القارورةَ: شیشی میں کارک لگانا۔ العَفَص: ناک کا ٹیڑھا پن۔ العِفاص: کارک، ڈاٹ، شیشی کا سربند۔

۴۔ عَفَّصَ الثوبَ: کپڑے کو مازو سے رنگنا۔ أعْفَصَ الحِبرَ: روشنائی میں مازو ڈالنا۔ العَفْص (واحد عَفْصَة): مازو، مازو کا پیڑ۔ درخت بلوط کی ایک قسم۔ العَفْصِيَّة (ن): سرو درخت کی ایک قسم۔

۵۔ العَفِص: کسیلا۔ العُفُوصَة: کسیلا پن۔

◯ عَفْص شاہ بلوط کے سیب، مازو، ماجو۔ عَفِص تیز، ترش، قابض اور تلخ۔ عُفُوصَة: تیزی، ترشی، تلخی، کسیلا پن۔

عفط: ۱۔ عَفَطَ ـ عَفْطًا و عَفِيطًا و عَفَطانًا ت العنزُ: بکری کا ریح خارج کرنا۔ — ت الضأنُ: بھیڑ کا چھینکنا۔ — عَفْطًا الراعي: چرواہے کا بکری کے گوز کی طرح آواز نکالنا۔ — بغنمه: بھیڑ کو ڈانٹنا یا بلانا، اور اس کے لئے بھیڑ کی چھینک کی مانند آواز نکالنا۔ العافِط (فا) والعَفِط: بہت گوز مارنے والا۔ العافِطَة: عافط کا مونث، بھیڑ۔ کہتے ہیں۔ ماله عافِطَةٌ ولا نافِطَةٌ: اس کے پاس نہ بھیڑ ہے نہ بکری۔ جو اس بات کا کنایہ ہے کہ اس کے پاس کچھ بھی نہیں۔

۲۔ عَفَطَ ـ عَفْطًا فلانٌ بكلامه: لکنت کرنا۔ العَفّاط والعِفاطِيّ والعِفْطِي: ہکلا، لکنت والا۔

۳۔ الأعْفَط: احمق۔

عفق: ۱۔ عَفَقَ ـ عَفْقًا الرجُلُ: غائب ہونا، جلدی سے چلا جانا۔ اِنْعَفَقَ في حاجته: اپنے کام میں جلدی کرنا۔

۲۔ عَفَقَ ـ عَفْقًا الرجُلُ: بلا ضرورت، آتے جاتے رہنا، تھوڑا سو کر جاگ اٹھنا پھر سو جانا۔ عَافَقَ مُعافَقَةً وعِفاقًا هُ: کو فریب دینا۔ — الذئبُ الغنمَ: بھیڑیے کا آتے جاتے بکریوں کو نقصان پہنچانا۔ أعْفَقَ: بلا ضرورت اکثر آتے جاتے رہنا۔ رجُلٌ مِعْفاق الزيارة: بہت ملاقاتیں کرنے والا۔

۳۔ عَفَقَ ـ عَفْقًا هُ عن الامر: کو سے روکنا، موڑنا۔ — عليه الصيدَ: کی جانب ہانک کر لانا شکار کو۔ عَفَقَ الغنمَ بعضها عن بعض: بکریوں کو ایک دوسرے کے راستہ سے ہٹانا۔ اِعْتَفَقَ الأسدُ فريسته: شیر کا شکار کی طرف لپکنا۔ المُنْعَفِق: پانی پر سے واپس ہونے والا۔

۴۔ عَفَقَ ۔ِ عَفْقًا ہُ بالسوط: کوکوڑے سے بہت مارنا۔ ۔َت الريحُ الشیَٔ: ہوا کا کسی چیز حرکت دینا، ہلانا۔ اِعْتَفَقَ القومُ بالسيوف: تلوار بازی کرنا۔

۵۔ عَفَقَ ۔ِ عَفْقًا الحمارُ: گدھے کا گوز مارنا۔ العَفَّاقَة: دبر۔

۶۔ عَفَقَ ۔ِ عَفْقًا الشیَٔ: کوجمع کرنا۔ تَعَفَّقَ به: کی پناہ لینا، کے پاس پناہ لینا۔

۷۔ عَفَق ۔ِ عَفْقًا العملَ: کام کو ادھورا کرنا۔

عفك: عَفَكَ ۔ِ عَفْكًا الكلامَ: سیدھی طرح بات نہ کرنا۔ عَفِكَ ۔َ عَفْكًا و عَفُكًا: بہت بیوقوف ہونا۔ صفت أعْفَك و عَفِك و عَفِيك م عَفْكاء جمع عُفْك۔ الأعْفَك: بائیں ہاتھ سے کام کرنیوالا۔

عفن: ۱۔ عَفَنَ ۔ِ عَفْنًا اللحمَ: گوشت کو بدبودار کرنا۔ عَفِنَ ۔َ عَفَنًا و عفُونَةً و تَعَفَّنَ الشیُٔ: تری کی وجہ سے خراب ہونا۔ ـــ اللحمُ: گوشت کا بدبودار ہونا۔ صفت عَفِن و مَعْفُون و مُعَفَّن و مُتَعَفِّن۔ عَفَّنَ اللحمَ: گوشت کو بدبودار کرنا۔ عام لوگ عَفَّنَ لازم استعمال کرتے ہیں اور کہتے ہیں۔ عَفَّنَ الطعامُ: یعنی کھانا خراب ہوگیا اور بدبودار ہوگیا۔ اَعْفَنَ الشیَٔ: کو بدبودار پانا۔ العَفَن و العُفُونة: سڑاند۔ الامراض العفِنة: مفسد خون بیماریاں جو متعدی ہوتی ہیں۔

۲۔ عَفَنَ ۔ِ عَفْنًا فی الجبل: پہاڑ پر چڑھنا۔

◯ عَفِنَ ۔َ عَفَنًا و عفونَةً: گلنا، سڑنا، گلا سڑا ہونا، بگڑنا، خراب ہونا، پھپھوندی والا ہونا، پھپوندی لگا ہونا۔ تَعَفَّن بمعنی عَفِن ۔ عَفِن: گلا سڑا، خراب، پھپھوندی والا، خراب، جراثیم زدہ۔ مفسد خون، بدبودار، متعفن، عفونت دار۔ عَفَن و عُفُونَة و تَعَفُّن: گلا سڑا ہونا، خرابی، بگاڑ، بوسیدگی۔ مُعَفَّن و مُتَعَفِّن بمعنی عَفِن۔

عفا: ۱۔ عَفَا ۔ُ عَفْوًا عنه وله ذَنْبَهُ و عفا عن ذَنْبِهِ: کو معاف کردینا، سزا نہ دینا۔ ـــ اللّٰه عنه: اللہ تعالیٰ کا گناہوں کو معاف کرنا۔ ۔ عن الشیٔ: سے رکنا۔ ۔ عن الحق: حق ساقط کرنا۔ ۔ الصوفَ: اون کاٹنا۔ ۔ت الريحُ الاثرَ او المنزل: ہوا کا نشان یا رکنے کی جگہ کو مٹا دینا۔ ـــ عَفْوًا و عَفَاءً و عُفُوًّا الاثرُ او المنزلُ: نشان یا رکنے کی جگہ کا مٹ جانا۔ ـــ اثرُ فلان: ہلاک ہونا، مرنا۔ عَفَّى ت الريحُ المنزلَ: ہوا کا رکنے کی جگہ کو مٹا دینا۔ ـــ ت العِلَّةُ صَاحِبَها: بیماری کا مریض کو ہلاک کرنا۔ ـــ علی ما کان منه: کی بگڑنے کے بعد اصلاح کرنا۔ عَافَی مُعَافَاةً و عِفَاءً و عَافِيَةً اللّٰه فلانًا: اللہ تعالیٰ کا فلاں کو صحت دینا، بلا اور برائی سے بچانا۔ أَعْفَی اِعفاءً اللّٰهُ فلانًا: اللہ کا فلاں کو عافیت دینا۔ ۔ المريضُ: بیمار کا تندرست ہو جانا۔ ـــ ہُ من الامر: کو کسی بات سے بری کردینا۔ ۔ زيدًا بحقّه: زید کے حق کو پورے طور پرادا کردینا۔ تَعَفَّی تَعَفِّيًا: مٹنا اور مضمحل ہونا۔ تَعَافَی تَعَافِيًا: عافیت پانا۔ الشیَٔ: چیز کو چھوڑ دینا۔ اِعْتَفَی تِ الابلُ اليبيس: اونٹوں کا اوپر اوپر سے خشک گھاس کا چرنا۔ اِسْتَعْفَی ت الابلُ اليبيسَ: اونٹوں کا اوپر اوپر سے گھاس چرنا۔ الرجُلُ مُكَلِّفَهُ: مکلّف سے معافی چاہنا، کہتے ہیں۔ استَعْفَی من الخروج فَأَعْفَاهُ: سے درخواست کرنا کہ وہ اسے چھوڑ دے اور یہ درخواست قبول کرلینا۔ العَفَاء (مص): مٹی، بارش، گھروں کی بربادی ہلاکت، العَفْو (مص): زمین جس میں کوئی نشان نہ ہو۔ العَافِی (فا) جمع عُفَیّ: مٹنے والا، معاف کرنے والا۔ درگزر کرنے والا۔ العَافِية (مص) یا عَافِی کا اسم جمع عَافِيَات و عَوَاف: کامل صحت۔ العَفُوّ: معاف کرنے والا، بہت معاف کرنے والا (مفعول بمعنی فاعل) کہتے ہیں۔ رجُلٌ عَفُوٌّ عن الذَنْب: بہت معاف کرنے والا مرد۔ العَفْوَة: دیت۔ خون بہا۔

۲۔ عَفَا ۔ُ عَفْوًا الشیَٔ: کو زیادہ کرنا۔ ـــ عليه فی العلم: سے علم میں بڑھ جانا۔ ۔ الشیُٔ: زیادہ اور لمبی ہونا۔ ۔ت الارضُ: زمین کا سبزی سے ڈھک جانا۔ ـــ وعَفَی يَعْفِی عَفْيًا الشَعَرَ: بالوں کو چھوڑ دینا تاکہ وہ لمبے اور گھنے ہو جائیں۔ اَعْفَی اِعْفَاءً الشَعَرَ: بالوں کو چھوڑ دینا تاکہ وہ لمبے اور گھنے ہو جائیں۔ کہتے ہیں۔ احفوا الشوارِبَ و أعفوا اللحَی: موچھیں مونڈ ڈالو اور داڑھیوں کو گھنا اور لمبا ہونے کے لئے چھوڑ دو۔ ـــ الرجُلُ: بہت مالدار ہونا۔ العِفَاء: زیادہ لمبے بال۔ شترمرغ کے پر، جب وہ بہت ہوں۔ اونٹ کے بال۔ العَافِی جمع عُفِیّ: لمبے بالوں والا۔ العِفْوَة و العُفْوَة: مرد کے سر کے بال۔

۳۔ عَفَا ۔ُ عَفْوًا فلانًا: کسی کے پاس طلب معروف کے لئے آنا۔ اَعْفَی اعفاءً الرجُلَ: کو دینا، عطا کرنا۔ ۔ الرجُلُ: زائد مال کو خرچ کردینا۔ اِعْتَفَی اِعْتِفَاءً و فلانًا: کے پاس طلب معروف کیلئے آنا۔ العَافِی جمع عُفَاة و عُفِیّ و عافِيَة: ہر طالب بخشش یا رزق۔ کہتے ہیں۔ كثرت علی الكريم عافيتهُ: سخی پر بخشش طلب کرنے والوں کی کثرت ہوگئی۔) دیگ کا نچلا شوربا، گھاس پانی طلب کرنے والا۔ گھاٹ پر اترنے والا مہمان۔ العَافِيَة جمع عَافِيَات و عَوَافٍ: ہر رزق طلب کرنے والا۔ العَفْو (مص) فضل و معروف۔ عمدہ چیز۔ ـــ من المال: خرچ سے زیادہ مال جس کا دینا اس کے مال کے لئے دشوار نہ ہو۔ کہتے ہیں۔ أَعْطَيْتُهُ عَفْوًا: میں نے اسے بغیر سوال کئے دیا۔ فَعَلَهُ عَفْوًا: یعنی اس نے وہ کام اپنے آپ کیا، بیساختہ کیا۔ العَفْوَة و العُفْوَة: ہانڈی کا جھاگ۔ العِفْوَة: ہانڈی کا جھاگ۔ عِفْوَةُ الشیٔ: چیز کا خالص۔ عِفْوَةُ الطعام و الشراب: عمدہ کھانا و پانی العُفَاوَة: دیگ کا نچلا شوربا، ہانڈی، ہانڈی کا جھاگ۔ العِفَاوَة: یخنی۔ شوربے کا اچھا حصہ جو کسی معزز کو دیا جائے۔ ـــ والعَفَاوة: ہانڈی کا جھاگ۔ العَفْوِيَّة: بیساختہ کام۔ رضاکارانہ کام۔ المُعَفِّی: ساتھی جو کسی صلہ کا طالب نہ ہو۔

۴۔ العَفَاء: آنکھ کا پھولا۔ العَفَا و العَفْو و العِفْو و العُفْو جمع عِفَاو عَفْوَة (ح): گدھے کا بچہ۔ العَفْوَة جمع عَفْو (ح): گدھے کا مادہ بچہ۔

◯ عفا ۔ُ عَفْوًا و عَفَاءً: مٹنا، مٹ جانا، محو ہونا، کا نام و نشان مٹنا، دھوڑالا ہوا ہو جانا، نظرانداز کیا جانا۔ عَفَا ۔ُ عَفْوًا ہ / عن: کو مٹا دینا، محو کردینا، کا نام و نشان مٹا دینا، کو دھوڑالنا، کو خارج کردینا۔ ۔ عن: کو معاف کردینا۔ ـــ ل عن: کو سے معاف کرنا، آزاد کرنا، کو سے چھٹی دینا، کو سے مستثنیٰ کرنا۔ ـــ عن: سے باز رہنا، اجتناب کرنا، احتراز کرنا۔ عَفَّی ہ / علی: کو مٹا دینا، محو کردینا، دھوڑالنا، کو خارج کردینا۔ عَافَا و اَعْفَاہ: کو صحت دینا، کو صحت یاب کرنا۔ کو تندرست کرنا۔ ـــ ہ من / عن: کی سے حفاظت کرنا، کو سے محفوظ رکھنا، کو سے بچانا کو سے مستثنیٰ کرنا، آزاد کرنا، کو سے نجات دینا۔ ـــ ہ من / عن: کو سے معافی دینا، اَعْفَی ہ: کو برخاست کرنا، سبکدوش کرنا، معزول کرنا، تخت سے اتارنا۔ تَعَافَی: صحت یاب ہونا۔ اِعْتَفَی ہ: کچھ لینے کے لئے کے پاس جانا۔ اِسْتَعْفَی ہ: سے معذرت خواہ ہونا، سے معافی طلب کرنا، سے درخواست کرنا کہ وہ اسے کسی بات سے مستثنیٰ قرار دے۔ (صلہ من)۔ ـــ من: سے استعفاء دینا، سے مستعفی ہونا۔ عفو: مٹانا، محو کرنا، خارج کرنا، معافی، سزا کی معافی۔ ۔ عن: کیلئے عام معافی۔ عنایت، مہربانی، کرم فرمائی، نوازش، کرم، پاسداری۔ عفوًا: میں معافی چاہتا ہوں۔ مجھے معاف کیجئے۔ (آپ کا شکریہ کے جواب میں) بڑے شوق سے، اس کا ذکر نہ کریں۔ اپنے آپ، خود بخود، بے ساختہ، اتفاقاً، یونہی، کسی منصوبہ کے بغیر، برسبیل تذکرہ ضمناً، عفو عام (عن کے لئے): عام معافی) حق العفو عن العقوبة: معاف کرنے

کاحق۔ عَفوَ الخاطِر: بیساختہ، بلاجھجک، اتفاقاً۔ عفو جمع عِفا: نوجوان گدھا۔ عَفوِی: آپ سے آپ، اپنے آپ، خودبخود، بیساختہ، عَفِی: مضبوط، طاقت ور، ہٹا کٹا، قوی، عَفَاء: مٹانا یا مٹنا، محوکرنا یا ہونا، ناپید ہو جانا، تباہی، خاتمہ، زوال، سقوط، دھول، گرد، غبار، گردوغبار۔ أدْرَکَہُ العفاء: یہ رائج نہیں رہی۔ علیہ العفاءَ: وہ برباد ہو چکا، وہ لٹ گیا۔ مُعَافَاۃ: استثنٰی، عذر، معذرت، اعتذار، اسقاط قرض۔ اِعفاء: (فیس وغیرہ سے)، استثناء، عذر، معذرت، اعتذار، اسقاط قرض، سزا سے معافی، برخاستگی، سبکدوشی، معزولی (کسی عہدہ سے) اِستعفاءٌ: معافی کی درخواست، عذر، معذرت، اعتذار۔ ـ من: سے استعفاء۔ عافٍ: مٹا ہوا۔ محوشدہ، دھویا ہوا، خارج کیا ہوا۔ عَافِیَۃٌ: اچھی صحت، صحت، بہبود، خوشحالی۔ طاقت۔ کس بل، دم خم، مُعَافًی مِن: سے مستثنٰی، سے آزاد، سے معافی دیا گیا۔ صحت مند تندرست۔

عق ۱۔ عَقَّ ـُ عَقًّا الثوبَ: کپڑا پھاڑنا۔ ـــ ت الریحُ المزنَ: ہوا کا بارش برسانا۔ ـــ ت الدلوُ: ڈول کا کنویں سے بھرا ہوا نکلنا۔ عُقُوقًا و مَعَقَّۃً الولدُ والدَہ: لڑکے کا اپنے والد کی نافرمانی کرنا، شفقت اور اچھا سلوک کرنا چھوڑ دینا، اور اسے کوئی اہمیت نہ دینا۔ صفت عَقّ و عَاقّ جمع عَقَقَۃ و اَعِقَّۃ و اَعَقُّ و عُقَق و عُقُق۔ عَاقَّ مُعَاقَّۃً أباہ: اپنے والد کی مخالفت کرنا۔ اَعَقَّ فلانٌ: نافرمانی کرنا۔ الکَرمُ: انگور کی بیل کی جڑوں سے شاخ نکلنا۔ انْعَقَّ: پھٹنا۔ ـ الوادی: وادی کا گہرا ہونا۔ الغبارُ: غبار بلند ہونا۔ ـ البرقُ: بجلی کا بادل میں چھپ جانا۔ اِعْتَقَّ: پھٹنا۔ ـ السیفَ: تلوار سونتنا۔ العَاقّ جمع عَاقُّون و عَقَقَۃ و اَعِقَّۃ م عَاقَّۃ جمع عَوَاقّ و عاقات: اسم فاعل۔ العِقَّۃ جمع عِقَق: نوزائیدہ بچے کے بال۔ العَقِیق: نوزائدہ بچے کے بال۔ ـ جمع اَعِقَّۃ: وادی اور ہر پانی بہنے کی جگہ جس کو سیلاب نے وسیع کر دیا ہو۔ کہتے ہیں۔ سَالَ العَقِیقُ: اس معنی میں ہے کہ پانی وادی میں بہا یا پانی ندی (نالہ) میں بہا۔ العَقِیقَۃ: نوزائدہ بچے کے بال۔ دریا۔ وہ بکرا یا بکری جو پیدائش کے ساتویں دن بعد بال مونڈتے وقت ذبح کی جائے۔ عِقَّان الکرم او النخیل: وہ شاخیں جو انگور کی بیل یا کھجور کے درخت کی جڑوں سے نکلیں۔

۲۔ عَقَّ ـَ عَقَقًا و عَقَاقًا و عِقَاقًا ت الفرسُ: گھوڑی کا حاملہ ہونا صفت عَقُوق العَقُوق من الخیل جمع عُقُق و جج عِقَاق: حاملہ گھوڑی یا غیر حاملہ گھوڑی۔ اَعَقَّ ت الفرسُ: گھوڑی کا حاملہ ہونا۔ صفت: عَقُوق۔

۳۔ اِنعَقَّ ت العقدۃُ: گرہ کا مضبوط ہونا۔

۴۔ اِعْتَقَّ المُعتَذِرُ: معذرت خواہ کا عذر کے بیان میں مبالغہ کرنا۔

۵۔ العَقّ و العَقَّۃ من الماء: کڑوا پانی۔ العَقِیق (واحد عقیقۃ): سرخ مہرے۔ العقیقۃ: توشہ دان۔ تیر جس کو جاہلیت کے زمانہ میں سہم الاعتذار کہتے تھے اور خون کے بدلے کا فیصلہ کرنے کیلئے آسمان کی طرف پھینکتے تھے اگر خون میں لت پت واپس آتا تو قصاص لیتے اور اگر صاف آتا تو داڑھیوں پر ہاتھ پھیرتے اور دیت پر مصالحت کر لیتے تھے۔ داڑھیوں پر ہاتھ پھیرنا مصالحت کی علامت تھی۔

۶۔ عَقْعَق عَقْعَقَۃً الطائرُ بصوتہ: پرندے کا گنگری کرنا۔ العَقْعَق (ح): کوے کی شکل کا ایک پرندہ۔ کوا۔ عام لوگ اسے قَعْق کہتے ہیں۔ اہل عرب اس سے بدفالی لیتے ہیں۔

○ عَقَّ ـُ عَقًّا ہ: کو پھاڑنا، دو ٹکڑے کرنا۔ زور سے چیرنا، توڑ دینا، کے ٹکڑے کر دینا۔ عَقَّ ـُ عُقُوقًا والدہ او اباہُ: لڑکے کا اپنے والد کی نافرمانی کرنا، عَقّ: اپنے والد کا نافرمان، عزت نہ کرنے والا، اپنے فرائض ادا نہ کرنے والا اور سرکش لڑکا۔ عَقِیق: اسم جنس واحد عَقِیقَۃ: جمع عقائق: عقیق جمع اَعِقَّۃ: کھڈ، تنگ گھاٹی، گہری گھاٹی۔ عَقُوق: نافرمانی، سرکشی (لڑکے کی) اَعَقّ: زیادہ غیر مؤدب، زیادہ گستاخ، زیادہ شرارتی، مـا اَعَقَّكَ: تم کتنے بے ادب ہو۔ عاقّ: نافرمان، بے ادب، گستاخ، فرائض سے کوتاہی کرنے والا اور سرکش (لڑکا)۔

عقب ۱۔ عَقَبَ ـِ عَقْبًا و عُقُوبًا و عاقبۃً الرجُلَ او مکانَ الرجُل: کا جانشین ہونا، کے پیچھے آنا، کہتے ہیں۔ عَقَبَ الشیبُ: سیاہی کے بعد سپیدی آنا۔ عَقَّبَ ہُ: کے پیچھے آنا، کے پیچھے پچھلانا۔ ـــ فی الامر: کی بار بار کوشش کرنا۔ الصلاۃ: نماز پوری کرنے کے بعد دعا یا کسی سوال کے لئے بیٹھنا۔ الشیبُ: سیاہی کے بعد سپیدی آنا۔ الحاکمُ علی حُکمِ سلفہ: حاکم کا اپنے پیش رو کے خلاف فیصلہ کرنا۔ عَقَّبَ علی کلامہ تعقیبًا: کی بات پر تبصرہ کرنا، پر تنقید کرنا، پر رائے زنی کرنا، پر نقطہ چینی کرنا، پر اعتراض کرنا، کا تنقیدی نظر سے جائزہ لینا، عَاقَبَ مُعَاقَبَۃً ہُ: کے پیچھے آنا۔ ـــ ہُ فی الراحلۃ: باری باری سوار ہونا۔ اَعْقَبَ ہُ: کا جانشین ہونا۔ ـــ ہُ فی الراحلۃ: باری باری سوار ہونا۔ ـــ فلانٌ: مرنا اور اولاد چھوڑ جانا۔ ـــ الرجُلُ: برائی سے خیر کی طرف لوٹ آنا۔ ـ ت الارضُ: زمین کا چرے جانے کے بعد پھر سرسبز ہو جانا۔ کہتے ہیں۔ اُعْقِبَ عِزُّہ ذُلًّا: اس کی عزت ذلت سے بدل گئی۔ تَعَقَّبَ ہُ: کا تعاقب کرنا۔ کو تلاش کرنا۔ ـ عن الخبر: پر شک کرنا اور دوبارہ اس کے متعلق سوال کرنا، کے متعلق دوسرے شخص سے جس سے اس نے پہلے سوال کیا تھا دریافت کرنا یعنی کے متعلق محتاط اطلاعات لینا۔ تَعَاقَبَ الرجلانُ او اللیلُ والنہار: دو آدمیوں یا دن رات کا ایک دوسرے کے پیچھے آنا۔ الرجلان علی الراحلۃ: دو مردوں کا باری باری سوار ہونا۔ ـــ القومُ فی الشیٔ او الامر: کوئی بات یا کام باری باری کرنا۔ تعاقبوا علی فلان بالضرب: کو مارنے پیٹنے میں ایک دوسرے کی مدد کرنا، تعاون کرنا۔ اِعْتَقَبَ القومُ علیہ: میں تعاون کرنا۔ العَاقِب (فا): نائب۔ اچھا، جانشین۔ العَاقِبَۃ جمع عَوَاقِب: عاقب کا مونث۔ نسل۔ العَقْب عَقَبَ کا مصدر۔ ہر پیچھے آنے والی چیز۔ ـ العِقَب جمع اَعْقَاب: بیٹا، پوتا، کہتے ہیں۔ جاء عَقِبَہُ و بعَقِبِہ: وہ اس کے پیچھے آیا۔ وہ اس کا جانشین ہوا۔ العُقْبَۃ جمع عُقَب: باری، نوبت، کہتے ہیں۔ تَمَّتْ عُقْبَتُك: تیری باری پوری ہو گئی۔ بدلا۔ کہتے ہیں: اخذت من اسیری عُقْبَۃً: میں نے اپنے قیدی سے بدلا لے لیا۔ کھانے کے بعد تناول کی جانے والی شیرینی، شوربے کا باقی حصہ جو ہانڈی والے کیلئے چھوڑا جائے۔ رات دن (کیونکہ وہ ایک دوسرے کے پیچھے آتے ہیں)۔ العَقُوب: بھلے کاموں میں پیش رو کا پیرو۔ العَقِیب: پیرو، پیچھے آنے والا، کہتے ہیں۔ ھو عَقِیبُہُ: وہ اس کے بعد آنے والا ہے۔ المِعقَاب: ایک بار لڑکا اور دوسری بار لڑکی جننے والی عورت۔ المُعَقِّبَات: دن رات کے فرشتے، باری باری پڑھی جانے والی تسبیحین۔

۲۔ عَقَبَ ـِ عَقْبًا ہ: کو ایڑ مارنا۔ عُقِبَ عَقْبًا: کی ایڑی میں درد ہونا۔ العَقْب و العَقِب جمع أعقاب: ایڑی کہتے ہیں۔ رجع علی عَقِبِہ: وہ جلدی سے اسی راہ سے واپس چلا گیا جس سے آیا تھا۔ وَطِئَ عَقِبَہُ: وہ اس کے نقش قدم پر چلا۔ سَافَرَ علی عَقِبِ الشہر: اس نے مہینے کے آخر میں سفر کیا۔ العُقْبَۃ من الجَمَال جمع عُقَب: حسن و جمال کا اثر اور ہیبت، کہتے ہیں ھو عُقْبَۃُ بنی فلان: وہ بنی فلاں کا زندہ بچ رہنے والا آخری شخص ہے۔ العُقْبَۃ من الجمال: حسن و جمال کا اثر اور ہیبت۔

۳-عَقَبَ ـِ عَقْبًا القوسَ او السهمَ: کمان یا تیر پر پٹھا لپیٹنا۔ العَقَب جمع اَعْقاب: وہ پٹھا جس سے تانت بنائی جاتی ہے۔

۴-عَقَّبَ علیه: کو بدنام کرنا اور اس کی غلطیاں بیان کرنا۔ عَاقَبَ عِقابًا و مُعاقَبَةً ہٗ بذَنْبِهٖ و علی ذَنْبِهٖ: کا اس کی غلطیوں پر مواخذہ کرنا اور اسے سزا دینا۔ اسم عُقُوبَة ہے۔ اَعْقَبَ ہٗ: کو اچھا بدلہ دینا۔ عرب کہتے ہیں۔ اَعْقَبْتُ الرجُلَ: میں نے اس شخص کو اچھا بدلہ دیا۔ عَاقَبْتُهٗ: میں نے اسے برا بدلہ دیا۔ لهذا عَاقِبَة: اچھا بدلہ دینے اور عِقَاب برا بدلہ دینے کے معنی میں آتا ہے۔ الامرُ: کا انجام اچھا ہونا۔ تَعَقَّبَ ہٗ: جرم پر کسی کی گرفت کرنا۔ کے عیوب تلاش کرنا۔ من امرہ: پر نادم ہونا۔ اِعْتَقَبَ من کذا ندامةً: کے انجام میں ندامت اٹھانا۔ اِسْتَعْقَبَ ہٗ: کے عیوب و نقائص کو تلاش کرنا۔ العُقْب و العُقُب جمع اَعْقَاب: انجام، نتیجہ۔ العُقْبَی: ہر چیز کا آخر، آخرت، کام کا بدلہ۔ عقبَالك: کا معنی ہے العُقْبَی لك: اس سے لوگ شادی کے موقعہ پر مبارکباد دیتے ہوئے شادی کے اچھے انجام کی تمنا کا اظہار کرتے ہیں۔ العُقُوبَة والعِقَاب والمُعَاقَبَة: سزا، برائی کا بدلہ۔ العاقِبة جمع عَوَاقِب: ہر چیز کا آخر۔ جزاء، اچھائی کا بدلہ۔ العُقْبَان: عاقبت۔ اَعْقَابُ الاُمُورِ: معاملات کے نتائج، انجام۔ المُعَاقِب (فا): بدلہ لینے والا۔

۵-اِعْتَقَبَ البائعُ السلعةَ: قیمت وصول کرنے تک سامان کو خریدار سے روکے رکھنا۔ الرجُلَ: کو قید کرنا۔

۶-العَقَبَة جمع عِقاب و عَقَبات: پہاڑ کا دشوار راستہ۔ پہاڑ کی چوٹی پر راستہ۔ العُقَاب (فلک): ایک ستارہ، تالاب کی طرف جانے والی پانی کی نالی۔ ٹیلہ، وہ پتھر جس پر ساقی کھڑا ہوتا ہے۔ جمع عِقْبان و اَعْقُب و جج عَقَابِین (ح): ایک شکاری پرندہ۔ العُقَیب (ح): شکاری پرندہ جو چوہوں اور خرگوشوں کا شکار کرتا ہے۔ اس کو مُرزَۃ بھی کہتے ہیں۔ المُعَقَّب: ماہر ہانکنے والا، ڈرائیور، اوڑھنی، بالی۔ الیَعْقُوب جمع یَعَاقِیب (ح): نر چکور (یا زائد ہے)۔

۷-العُقْبُول و العُقْبُولة: عَقَابیل کا مفرد ہے۔ سختی، بیماری یا دشمنی کے بقیہ حصے۔ بیماری کے بعد ہونٹوں پر نکلنے والی پھنسیاں۔

○عَقَبَ ـُ عُقْبًا/ ہ: کے بعد ہونا، کے پیچھے ہونا یا آنا، کی جگہ کچھ بننا، کے بعد آنا، کا جانشین ہونا، ــــ: کے بعد میں آنا، بعد کو ہونا، جاری رہنا۔ عَقَّبَ ہٗ/ ہ: کے بعد ہونا، پیچھے ہونا یا آنا، کے بعد آنا، کا جانشین ہونا، کا تعاقب کرنا، کا پیچھا کرنا۔ ـــ علی: کو بے نقاب کرنا، کی اصلیت بتانا، کی حقیقت سے آگاہ کرنا، کو مشتبہ بنانا، کا جائزہ لینا، کی تصحیح کرنا، ترمیم کرنا۔ ـــ علی: کا ناقدانہ جائزہ لینا، پر تبصرہ کرنا، رائے زنی کرنا، تنقید کرنا، نکتہ چینی کرنا، اعتراض کرنا۔ عَقَّبَ آثارَہ: کے نقش قدم پر چلنا۔ عَاقَبَ ہٗ: کے ساتھ باری باری کچھ کرنا۔ ـــ ہٗ ب/ علی: کو پر سزا دینا۔ اَعْقَبَ ہٗ/ ہ: کے بعد ہونا، کے پیچھے ہونا یا آنا، کی جگہ کچھ بننا، کے بعد آنا، کا جانشین ہونا۔ ـــ: بعد میں آنا، بعد کو ہونا، ـ ہٗ: کا باپ ہونا۔ ـ: برائی سے نیکی کی طرف رجوع کرنا، اپنی اصلاح کرنا، انجام بخیر ہونا، کامیاب ہونا۔ تَعَقَّبَ ہٗ/ ہ: کا تعاقب کرنا، پیچھا کرنا، تَعَاقَبَ: ایک دوسرے کے بعد آنا، ایک دوسرے کا جانشین ہونا۔ ـــ علی: پر یکے بعد دیگرے لپکنا، جھپٹنا، کی طرف تیزی سے بڑھنا، پر پے در پے حملے کرنا، پر مسلسل عمل کرنا، لگاتار عمل کرنا، عَقِب و عَقْب جمع اَعْقَاب: ایڑی، کسی چیز کا آخری حصہ، خاتمہ، بعد میں ہونے والا، پوتا، بچہ، بچے، اولاد، نسل، عَقِبَ: کے فوراً بعد، کے بعد۔ جاء عَقِبَهٗ یا جاء بعقبه یا جاء فی عَقِبه: وہ اس کے ساتھ لگا پیچھے پیچھے آیا۔ علی عَقِبِ: کے فوراً بعد۔ رجع (عاد) علی عَقِبَیه جمع رجعوا (عادوا) علی اَعْقَابِهم: وہ جس راہ سے آئے تھے اسی سے واپس ہو گئے۔ ردّہ علی عقبیه جمع ردھم علی اَعْقَابِهم: اس نے انہیں ادھر دھکیل دیا جدھر سے آئے تھے۔ ارتد علی عَقِبیه جمع ارتدوا علی اعقابهم: وہ پسپا ہو گئے، وہ پیچھے ہٹ گئے۔ رأساً علی عَقِب: سر پر پاؤں رکھ کر، الٹا، ابتری یا افراتفری میں، بالکل الٹا، اوندھا، درہم برہم، یکسر، بالکل، ظَهْرًا علی عقِب: الٹا، اوندھا، درہم برہم، یکسر، بالکل، ابتری یا افراتفری میں۔ فی اعقاب الشهر: مہینہ کے آخر میں اعقاب الصلوات: فرض نمازوں کے بعد ادا کی جانے والی نفلی نماز۔ فی اعقاب اللیلة: رات ختم ہوتے ہی، سویرے سویرے، تڑکا ہوتے ہی، فجر کے وقت۔ عُقْب جمع اعقاب: خاتمہ، آخر، نتیجہ، اثر، مسئلہ، آرام، بقیہ، بچا کھچا، باقی، سرا، کندا، بچا ہوا ٹکڑا، کا نصف ثانی، مُثَنّٰی۔ عَقَبَة جمع عِقَاب: ڈھلان سڑک یا پگڈنڈی، کھڑی ڈھلان، درہ، پہاڑی سڑک۔ العَقَبة یا قلعةُ العقبة: عقبه (جنوب غربی اردن کی بندرگاہ) جمع عَقَبات و عِقَاب: رکاوٹ، مشکل۔ وقفَ عَقَبَةً دُونَ: کی راہ میں حائل ہونا، کو روکنا۔ عَقِب: بعد میں آنے والا اگلا۔ عَقِبَ ذٰلک: بعد ازاں، بعد میں، پھر۔ عُقَاب: (عموماً مونث) جمع اَعْقُب و عِقْبَان: چیل Eagle عقاب، شاہین۔ عُقَیب: ایک چھوٹی چیل، چھوٹا عقاب، شاہین۔ عُقُوبَة جمع عُقُوبات: سزا، جرمانہ جمع عقوبات: تعزیری اقدامات، کارروائیاں۔ عقوبات اقتصادیه: اقتصادی پابندیاں۔ قانونُ العقوبات: تعزیری ضابطہ (قانون)۔ عُقُوبی: تعزیری۔ عُقْبَی: انجام، نتیجہ، اثر۔ یَعْقُوب: حضرت یعقوب علیہ السلام جمع یَعَاقِیب: پہاڑی زرتیتر۔ لِحاجةٍ فی نفسِ یعقوب: کسی غیر معلوم وجہ سے، خفیہ محرکات سے۔ تعقیب جمع تعقیبات: تعاقب، تحقیق، تبصرہ، تنقید، (کسی حکم کے خلاف) اپیل۔ دائرة التعقیب: نظر ثانی یا اپیل کورٹ (عدالت) مُعَاقَبَة: سزا دینا، سزا جمع مُعَاقَبَات: (سیاسی) پابندیاں، عِقَاب: سزا دینا، سزا، جرمانہ، عِقَابی: تعزیری۔ عُقَابی: چیل، شاہین، عقاب کا یا سے متعلق۔ تَعَقُّب جمع تعقبات: پیچھا کرنا، تعاقب، تحقیق۔ تَعَاقُب: کے بعد ہونا، آنا، ایک دوسرے کے بعد آنا، جانشینی، سلسلہ، علی تعاقُبِ العُصور: صدیوں کے دوران میں۔ علی التعاقُب: لگاتار، مسلسل، پے در پے، عَاقِبَة جمع عَوَاقِب: آخر، نتیجہ، مسئلہ، اثر۔ سلیم العاقبة: ہلکی (بیماری)۔ مُعَاقِب: سزا دینے والا، یکے بعد دیگرے، باری باری، مُتَعَاقِب: لگاتار، پے در پے، مسلسل، متواتر، غیر منقطع

عقد: ○ عَقَدَ ـِ عَقْدًا الحبلَ: رسی کو گرہ لگانا۔ البیعَ والیمینَ: بیع یا قسم کو پختہ کرنا۔ الخیطَ: دھاگے میں گرہ لگانا۔ ـــ البنّاءُ: معمار کا محراب بنانا۔ البناءَ بالجصّ: عمارت کو چونے سے مضبوط کرنا۔ ـــ ہٗ علی الشئ: سے پر معاہدہ کرنا۔ ـــ له الشئَ: کو کوئی ضمانت دینا۔ کہتے ہیں۔ عَقَدَ ناصیتَهٗ: وہ غضبناک ہوا اور برائی کیلئے تیار ہو گیا۔ عَقَدَ عُنُقَهٗ الیه: کے پاس پناہ لینا۔ کہتے ہیں۔ عقد له الرئاسةَ فی قومه: کو قوم کا رئیس بنا دینا۔ عقد له علی الجیش: کو لشکر کا سردار بنا دینا۔ عَقَدَ الاَلْوِیَة لأمراء البحر علی سفنهم: امراء بحر کے جہازوں کو سمندر میں اتارنا جھنڈے لگا کر۔ کہتے ہیں۔ طرّادٌ معقودُ اللواء للامیرال فلان: فلاں امیرالبحر کا (پرچمی) جنگی جہاز۔

عَقِدَ ـَ عَقَدًا: گرہ دار زبان والا ہونا۔ اللسانُ: زبان کا رکنا صفت اَعْقَد و عَقِد عَقَّدَ البیتَ: گھر کے (لئے) محراب بنانا۔ الیمینَ: قسم کو پختہ کرنا۔ الحبلَ:

رسی میں خوب گرہ لگانا۔ ـــ الکلامَ: بات کو مبہم کرنا۔
عَــاقَدَ مُعَــاقَــدَةً: سے معاہدہ کرنا۔ تــعَــقَّــدَ
السحابُ: بادل کا محراب کی مانند ہونا۔ ـــ الامرُ:
دشوار ہونا۔ الاخاءُ: بھائی چارہ کا مضبوط ہونا۔ تعَاقَدَ
القـومُ: ایک دوسرے کیساتھ معاہدہ کرنا۔ اِعْتَـقَـدَ
الاخاءُ بينهما: دونوں کے درمیان سچی محبت اور دوستی
ہونا۔ ـــ الشیَٔ: کو باندھنا۔ ـــ الدرَّ و نحوَه: موتی
وغیرہ کے ہار بنانا۔ ـــ الأمرَ: کی تصدیق کرنا، پر
نہایت پختہ یقین رکھنا، کو دین بنانا۔ اِنْعَقَدَ: بندھنا،
گرہ لگنا۔ ـــ الامرُ لِفلان: کیلئے خالص ہونا۔ العَقد
(مص) جمع اَعْقَاد و عُقُود: محراب العِقْد جمع
عُقُود: ہار۔ العُقْدة جمع عُقَد: شہر کی حکومت،
حاکموں کی بیعت، بہت درختوں اور گھاس والی جگہ،
گرہ۔ ـــ من كل شي: ہرشئے کی ناگزیر بیت،
مضبوطی اور تصدیق کہتے ہیں: تحلَّلت عُقْدَتُهُ: اس
کا غصہ ٹھنڈا پڑ گیا۔ العُقَدَة: زبان کی جڑ۔ العاقِد جمع
عَقَدَة فا: کہتے ہیں، جاء عاقِدًا عُنُقَهُ: وہ غرور سے
گردن مروڑتا ہوا آیا۔ العَاقِدة جمع عَوَاقِد و عاقدات:
عاقد کا مؤنث۔ العَقّاد: بہت عقد کرنے والا۔ دھاگے
اور بٹن بنانے اور بیچنے والا۔ العِقَادَة: بٹن اور دھاگے
بنانے اور بیچنے کا پیشہ۔ العَقِيد: معاہدہ کرنے والا۔
عَقِيدُ العسكر (ا ع) لفٹنٹ کرنل (عراق) کرنل
(یواےآر) جمع عُقَدَاء کہتے ہیں۔ فلان عَقِيدُ
الكَرَمِ او اللُّؤم: فلاں شخص طبعاً کریم یا لئیم ہے۔
عَقِيدُكَ اللّٰهُ: میں تم سے اللہ کا واسطہ دیکر التجا کرتا
ہوں۔ العَقِيدَة جمع عَقَائِد: جس پر پختہ یقین کیا
جائے، جس کو انسان دین بنائے اور اس پر اعتقاد
رکھے۔ عقیدہ، اعتقاد۔ الاَعْقَدم عُقَداء جمع عُقْد:
وہ شخص جس کی زبان میں گرہ ہو۔ کتا یا بھیڑیا جس کی
دم مڑی ہوئی ہو۔ ہکلا۔ المَعْقِد جمع مَعَاقِد: گرہ
باندھنے کی جگہ، جوڑ کہتے ہیں۔ هو مني مَعْقِدَ الإزار:
وہ مرتبہ کے لحاظ سے مجھ سے قریب ہے۔ المِعْقاد:
بچوں کے گلے میں ڈالنے کا دھاگا جس میں بلور کے
منکے ہوتے ہیں۔ المَعَاقِد: معقد کی جمع۔ وہ منزلیں
جہاں بار بار لوٹ کر آئیں۔ المُعْتَقَد: اعتقاد۔

۲۔ عَقَدَ ـِ عَقْدًا الحاسبُ: حساب لگانا۔ العُقُود من
الاعداد: دہائیاں جیسے دس، بیس، تیس، ننانوے۔ العُقْدة:
رفتار کی اکائی جو ۱۸۵۳ میٹر فی گھنٹہ کے برابر ہے۔
بحری میل، ٹھہری ہوئی موجوں کے مظہر میں حرکت نہ
کرنے والا نقطہ۔

۳۔ عَقَدَ ـِ عَقْدًا الزهرُ: پھول کے اجزاء کا جمع ہو کر
پھل بن جانا صفت عَاقِد۔ العسلُ و نحوه: شہد
وغیرہ کا گاڑھا ہونا۔ عَقَّدَ و اَعْقَدَ الدِبْسَ و
نحوَه: شیرہ وغیرہ کو جوش دے کر گاڑھا کرنا۔ تَعَقَّدَ
الدِبْسُ: شیرہ کا گاڑھا ہونا۔ ـــ الرملُ: ریت کا تہ
بتہ ہونا۔ اِنْعَقَدَ الدبسُ: شیرہ کا گاڑھا ہونا۔ ـــ
الزهرُ: پھول کے اجزاء کا سمٹ کر پھل بن جانا۔
اِعْتَقَدَ الشيُّ: سخت ہونا۔ اعتقد النوى: گٹھلی
سخت ہوگئی۔ العِقد و العَقَد (واحد عَقِدة و عَقَدَة)
ریت کا تودہ۔ العقيد من الدبس: گاڑھا شیرا۔
العُنقود و العُنقاد (ن): گچھا۔

۴۔ اِعْتَقَدَ المالَ: مال جمع کرنا۔ العُقْدة جمع عُقَد:
جائیداد، اتنی مقدار، جو آدمی کو کافی ہو۔

۵۔ العَاقِدات: جادوگرنیاں۔ المُعَقِّد: جادوگر۔

○ عَقَدَ ـِ عَقْدًا ہ: کو گرہ لگانا، کو گرہ دے کر گانٹھنا، جوڑنا،
باندھنا، اکٹھا کرنا، (اپنے ہاتھ وغیرہ) باندھنا،
(بھویں وغیرہ) سکیڑنا۔ ـــ ہ ب: پر اپنی آنکھیں
گاڑنا، جمانا۔ ـــ ہ: (عمارت میں) محراب بنانا۔ ـــ
ہ: (اجلاس یا اجتماع) منعقد کرنا، بلانا، طلب کرنا۔ ـــ
ہ: ٹھیکہ یا معاہدہ طے کرنا (معاملہ، کاروبار، فروخت)
عمل میں لانا، (قرضہ) لینا۔ عَقَدَ اٰمالاً علي: سے
امید وابستہ کرنا۔ عَقَدَ جَبْهَتَهُ: اپنی بھویں سکیڑنا،
تیوری چڑھانا۔ عَقَدَ محادثةً: بات چیت، گفتگو
شروع کرنا۔ عُقِدَ خِطْبَتُها علي: (لڑکی) کی منگنی
سے ہوگئی۔ عَقَدَ الخِنْصِرَ (الخناصر) علي: کسی
چیز کو سب پر فوقیت دینا۔ عَقَدَ زَوَاجًا: شادی کرنا،
عَقَدَ العزم (العزيمة) علي: کا فیصلہ کرنا، ارادہ
کرنا، کا پختہ عزم کئے ہونا۔ عَقَدَ لسانَه: کو خاموش
کرنا۔ عُقِد لواء الشيُ: کی بنیاد رکھنا، کو شروع کرنا،
کو وجود میں لانا، کو سمندر میں اتارنا، ہٹانا، تخلیق کرنا، کو
روشن کرنا، جلانا، آگ لگانا، السفينة المعقود لهاء
لواء القيادة: پرچمی جہاز۔ البارجة المعقود لواء
هـا للامير ال: امیر البحر کا (پرچمی) جہاز۔ عَقَدَ
ناصيته بمعنی عقد جبهتَه: عَقَدَ نِطاقًا حوله:
کے گرد (سپاہیوں کا) گھیرا ڈالنا۔ عَقَدَ النية علي: کا
عزم صمیم کرنا، کا ارادہ کرنا، کا فیصلہ کرنا، عُقِدَ له لواء
المجد (النصر): اس کے سر پر شہرت (یا فتح و نصرت
کا) سہرا باندھا گیا۔ عَقَد علي المرأة: ایک عورت
سے شادی کرنا۔ عَقَّدَ ہ: کو مضبوطی سے گرہ لگانا۔
گانٹھنا، باندھنا، جوڑنا۔ ـــ ہ: (بادلوں کو) تہ بتہ کرنا، کو
اکٹھا کرنا۔ ـــ ہ: (بھاپ، بخارات وغیرہ کا) گچھا
بنانا۔ ـــ ہ: کو پیچیدہ کرنا، مشکل بنانا، الجھا ہوا کرنا۔
عَقَّدَ و اَعْقَدَ ہ: کو گاڑھا کرنا، منجمد کرنا۔ تَعَقَّدَ: کو گرہ
لگنا، گانٹھا جانا، بندھنا، جڑنا، پیچیدہ ہونا، گاڑھا ہونا،
منجمد ہونا، (بادلوں کا) اکٹھا ہونا۔ تَعَقَّدَ لسانُه: بڑی
مشکل سے اظہار خیال کرسکنا، سخت کوشش کرکے بولنا،
بول نہ سکنا، زبان میں تالا سا لگا ہونا، تَعَاقَدَ: باہم
گانٹھا ہوا ہونا، باہم جڑا ہوا ہونا، باہم بندھا ہوا ہونا،
باہم مربوط ہونا، ٹھیکہ لینا، معاہدہ کرنا، ـــ علي: پر،
کے بارے میں اتفاق کرنا، اِنْعَقَدَ: باہم گانٹھا ہوا
ہونا، گرہ لگا، گرہوں سے بندھا ہوا ہونا، الجھا اور پھنسا
ہوا ہونا، بھنوں کا سکڑنا (زبان کا) رکنا، گاڑھا ہونا،
منجمد ہونا، (ٹھیکہ) طے پانا، (بیع) کا عمل میں آنا
(کانفرنس کمیٹی وغیرہ کا) منعقد ہونا، جمع ہونا۔
الاجماع مُنعَقِد علي أن: عام یقین ہے کہ۔ لم
ينعقد له زهرٌ و لاثمر: پھول اور پھل کے بغیر
رہنا، کسی اثر یا نتیجہ کے بغیر ہونا۔ اِعْتَقَدَ ہ ب: میں
کا پختہ یقین رکھنا عَقْد جمع عقود: ٹھیکہ، معاہدہ،
انتظام، قانونی عمل، قانونی کاروبار، دستاویز، تحریر،
محراب، محراب دار چھت، قوسی چھت، دس کا مجموعہ
(دہائی) دس سال کی مدت، دہ سالہ مدت، عَقْدٌ
الْفي: ہزار سال، ہزار سالہ مدت (Millennium)
عَقْدُ الزَوَاج: شادی کرنا، شادی، نکاح نامہ، عقد
القران: شادی کرنا، شادی۔ عقد المِلْكِيَّة: دستاویز
ملکیت (Title dead)۔ اِنْفَرَطَ عقدُهُم: وہ
ٹوٹ گئے، انہوں نے اپنی اپنی راہ لی۔ عِقْد جمع
عُقُود: پھولوں کا گجرا، ہار، چمپا کلی۔ واسطةُ العقد:
مرکز، نقطہ ماسکہ (focus)، روشن پہلو، اہم کشش،
بڑی چیز، اصل بات Piece de resistance
عُقْدَة جمع عُقَد: گرہ، گانٹھ، بحری میل، انچ، جوڑ،
گوندھ کر یا ایک دوسرے پر رکھ کر لگایا ہوا جوڑ، گومڑی،
سوجن، ورم، آماس، گومڑی، ڈلی، گولی، ابھار،
شاخسانہ (Outgrowth) ٹھیکہ، معاہدہ، اقرار،
عہد، عہد نامہ، قول و قرار، عہد و پیمان، مسئلہ، مشکل،
معما، پہیلی، نفسیاتی الجھن، ذہنی الجھاؤ، عَقّاد:
ڈوریاں، طنابیں، پراندے پھندے، جھالریں،
گوٹیں، لیس، فیتہ کناری وغیرہ بنانے اور فروخت
کرنے والا، عِقادہ: یہ چیزیں بنا کر فروخت کرنے
کا پیشہ۔ عقید: ٹھیکہ لینے والا فریق ٹھیکیدار، لیفٹیننٹ
کرنل (عراق میں) کرنل (متحدہ عرب جمہوریہ میں)
عقيدةٌ خرافية: ضعیف الاعتقادی، اوہام پرستی،
توہم، في عَقِيدتي: میرے پختہ یقین کے مطابق،
جیسا کہ میں یقین رکھتا ہوں۔ عَقَائدي: نظریاتی

نظام کے متعلق - مَعْقدُ اماله: وہ مقصد جس سے وہ اپنی امیدیں وابستہ کیے ہوئے ہے - لا یاخذ الکریٰ بمعقد جفنه: کسی نیند نے اس کے پپوٹے بند نہیں کیے - اِعْتِقادی: ادعاپسند (Dogmatic) جمع اِعْتِقادِیون: ادعاپسند Dogmatists

المذهب الاعتقادی: ادعاپسندی (Dogmatism)

معقود اللسان: جس کی زبان کو تالا لگا ہوا ہو۔ بول نہ سکنے والا - کان الامل معقودا ان: امید تھی کہ - مُعاقد: ٹھیکہ لینے والا فریق ٹھیکہ دار - المتعاقدان: دونوں فریق (ٹھیکہ دینے اور لینے والے)۔

المُعْتَقَد ان: یہ سمجھا جاتا ہے - یہ یقین کیا جاتا ہے کہ مُعْتَقَد: یقین کیا گیا جمع معتقدات: ایمان کی شق، ایمان کا اصول، عقیدہ، اصول، ایمان، مذہب، مسلک، پختہ یقین، اعتقاد رائے، خیال۔

عقر: ۱- عَقَرَ - عَقْرًا ہٗ: کو زخمی کرنا ذبح کرنا - الابل: اونٹوں کی کونچیں کاٹ ڈالنا - بالصید: شکار کے پیچھے لگنا، پر حملہ کرنا - عقّر الابل: اونٹوں کو بہت زخمی کرنا - عاقَرَ مُعاقَرۃً ہٗ: پر اونٹ ذبح کرنے میں فخر کرنا - تَعَقَّرَ و اِعْتَقَرَ ظهرُ الدابة من الرحل او السرج: جانور کی پیٹھ کا کجاوے یا زین سے زخمی ہو جانا - تَعاقَرَ الراعیان: دو چرواہوں کا اونٹوں کے ذبح کرنے میں مقابلہ کرنا - اِنْعَقَرَ ظهرُ الدابة من الرحل او السرج: کجاوے یا زین سے جانور کی پیٹھ کا زخمی ہو جانا - ت قوائم البعیر: اونٹ کی کونچیں قطع ہو جانا، کٹ جانا - العاقور: پیٹھ کو زخمی کر دینے والی زین - العُقَر: جانور کو تھکا کر زخمی کرنے والا - العُقَرۃ بمعنی عُقَر و عاقور - العَقّار جمع عَقاقِیر: بہت زخمی کرنے والا - العِقِّیر: مبالغہ کا صیغہ - العَقور جمع عُقُر: کاٹنے والا جانور وغیرہ - العقیر جمع عَقْرٰی: زخمی - العقیرۃ: زخمی شکار وغیرہ، کٹی ہوئی پنڈلی - نخلة عقیرۃ: کٹے ہوئے سر کا کھجور کا درخت - گانے، رونے یا پڑھنے والے کی آواز، کہتے ہیں: رفع عقیرته: اس نے اپنی آواز بلند کی - المِعْقَر: جانور کو تھکا کر زخمی کرنے والا - والمِعقار و المُعقِر من السروج: پیٹھ زخمی کرنے والی زین۔

۲- عَقَرَ - عَقْرًا بہٖ: کو چلنے سے روک دینا - عَقْرًا و عُقْرًا و عُقارًا ت المرأۃُ او الناقۃُ: عورت یا اونٹنی کا بانجھ ہونا۔ صفت عاقر: اسی سے ضرب المثل ہے۔ الحرکۃُ وَلُودٌ والسکونُ عاقِرٌ: حرکت حاملہ اور سکون بانجھ ہے - عَقُرَ - عُقْرًا و عَقارۃً و عِقارۃً ت المرأۃُ او الناقۃُ: عورت یا اونٹنی کا بانجھ ہونا - عُقْرًا الامرُ: بے نتیجہ ہونا، عُقِرَت المرأۃُ او الناقۃُ: عورت یا اونٹنی کا بانجھ ہونا - اَعْقَرَ اللّٰه المرأۃَ: اللہ کا کسی عورت کو بانجھ بنانا - العُقْر (مص) بے اولاد - بَیضةُ العُقر: مرغی کا پہلا انڈہ - العَقرۃ والعُقرۃ والعَقارۃ: عدم حمل، بانجھ پن کہتے ہیں: حملت بعد عُقْرۃ: وہ بانجھ پن یا عدم حمل کے بعد حاملہ ہوئی - امرأۃٌ عُقَرۃ: رحم کی بیماری والی عورت - العاقر جمع عُقَّر و عَواقِر: بانجھ عورت، رجلٌ عاقِر: بے اولاد مرد - رجلٌ عقیر: بے اولاد مرد۔

۳- عَقِرَ - عَقَرًا الرجلُ: دہشت زدہ ہونا - اَعْقَرہٗ: کو دہشت زدہ کرنا - العَقِیر جمع عَقْرٰی: دہشت زدہ۔

۴- عاقَرَ مُعاقَرۃً الشئَ: کو لازم پکڑنا، کا عادی ہونا - الخمرَ: شراب پینے میں مداومت کرنا - تَعَقَّرَ الغیثُ: لگاتار بارش برسانا - العُقار: شراب۔

۵- عاقَرَ مُعاقَرۃً ہٗ: سے نفرت کرنا، کو گالی دینا، کی ہجو کرنا۔

۶- تَعَقَّرَ الرجلُ: زیادہ جائیداد والا ہونا - بِ النباتُ: نباتات کا لمبی ہونا - العَقْر: گھر کا درمیانی حصہ، محلّہ، اونچی عمارت، مکان - العُقْر جمع اَعْقار: محلّہ، گھر کا درمیانی حصہ، گھر کی سب سے خوبصورت جگہ - بہترین گھاس، قصیدے کا بہترین شعر، محل، جہیز - العَقار جمع عَقارات: گھر کا سامان، زمین (جائیداد) ہر وہ چیز جس کی اصل اور استحکام ہو جیسے، زمین، گھر - العُقار: گھر کا سامان، بہترین مال اور گھاس - العَقّار جمع عَقاقِیر: درخت، العُقْرٰی: زمین (جائیداد) - العِقِّیر: درخت - المُعْقِر: بہت جائیداد والا۔

۷- تَعَقَّرَ شحمُ الناقة: اونٹنی کی چربی کا گھٹا ہوا ہونا۔

۸- العَقْر: دو چیزوں کے درمیان کی کشادگی - العُقْر جمع اَعْقار: تالاب کا پچھلا حصہ یا تالاب کا وہ مقام جہاں پینے والا کھڑا ہو - و العُقْر: بڑی آگ - العَقار جمع عَقارات: لال رنگ - العَقّار جمع عَقاقِیر: جڑی بوٹیاں، مطلق دوا - الاَعْقَر م عَقْراء جمع عُقْر: وہ اونٹ جس کے دانت ٹوٹ گئے ہوں۔

العَقْراء: اَعْقَر کا مونث - ریت کا ٹیلہ - ارضٌ مَعْقَرۃ: بہت بچھوؤں والی سرزمین۔

۹- العَقْرَب جمع عَقارِب (ح): بچھو (مذکر و مونث) اکثر مونث آتا ہے - کنیت ام عِرْیَط و ام ساهرۃ ہے - مذکر کو عُقْرُبان بھی کہتے ہیں - کبھی مادہ کو عقربہ بھی کہہ دیا جاتا ہے - العقرب: آسمان کا ایک برج، عقربُ الساعة: گھڑی کی سوئی - عقربُ الصُدغ: گھنگھریالے بال جو کنپٹیوں پر عورتیں لٹکاتی ہیں۔

العقارب: سختیاں، چغلیاں، کہتے ہیں: دَبَّتْ عقاربُہٗ و دبت منه عقاربُ السعایة و انه لتدبُّ عقاربُہٗ: وہ لوگوں کی بے آبروئی کرتا ہے - عیشٌ ذُو عقارب: سختی اور تنگی کی زندگی عقاربُ الشتاء: ٹھنڈ کی شدت - العُقْرُباء (ح): مادہ بچھو - المُعَقْرَب: موڑا ہوا، ٹیڑھا گھٹا ہوا، مضبوط جسم، کامل مددگار۔

ارضٌ مُعَقْرِبة: بہت بچھوؤں والی زمین۔

○ عَقَرَ - عَقْرًا ہ/ ہٗ: کو زخمی کرنا - عَقُرَ - و عَقِرَ - عُقْرًا و عَقْرًا و عَقارۃً: بنجر ہونا، بانجھ ہونا، بے اولاد ہونا - عاقَرہٗ: کا عادی ہونا - اَعْقَرہٗ: کا ہوش اڑا دینا، کو حواس باختہ کرنا، کو مدہوش کرنا، عُقْر و عُقُر: بنجر پن، بانجھپن، درمیان، مرکز، فی عقر الدار: گھر کے ہی اندر - فی عقر دارہ: اس کے اپنے گھر میں فی عقر دیارهم: ملک کے اندر، ان کے اپنے ملک میں، ان کے اپنے میدان میں - عُقْر: لونڈی سے ناجائز جنسی تعلق کا ہرجانہ، بے اولاد مرد - عَقار جمع عَقارات: غیر منقولہ جائیداد، زرعی جائیداد - عُقار: بچا کھچا، بقیہ - عَقاری: غیر منقولہ جائیداد کا یا سے متعلق، غیر منقولہ جائیداد یا زرعی جائیداد پر مشتمل۔

بنك عقاری: غیر منقولہ جائیداد کا بینک - زرعی زمین رہن رکھنے والا بینک - رهن عقاری: غیر منقولہ جائیداد یا زرعی جائیداد کا رہن - زرعی ضمانت۔

القسم العقاری: زرعی جائیداد کا بندوبست۔

مِلك عقاری: زرعی جائیداد - عَقور: بھوکا، لالچی کاٹنے والا (جانور) - عَقّار جمع عَقاقیر: دواء، کھانے یا لگانے کی دوا، علاج عَقارۃ: بنجر پن، بانجھ پن - عَقیرۃ: آواز - عاقر (م): بنجر، بانجھ (عورت)۔

عَقْرب جمع عَقارِب: بچھو، ڈنک، نیش، کانٹا، خار، (گھڑی یا گھنٹے کی) سوئی - بالوں کی لٹ، زلف، گیسو، گھنگھریالے بال، زلف پر شکن، گیسوئے تابدار، آسمان کا ایک برج (العقرب) - مُعَقْرَب: ٹیڑھا، پیچ دار، موڑ والا، مڑا ہوا، بل دار، گھنگھریالا۔

عقش: عَقَشَ - عَقْشًا العودَ: لکڑی کو موڑنا - المال: مال کو جمع کرنا۔

عقص: ۱- عَقَصَ - عَقْصًا الشعرَ: بالوں کی چوٹی بنانا یا ان کو گوندھنا - المرأۃُ شعرَها: بالوں کا جوڑا بنانا۔

عَقِصَ - عَقَصًا التیسُ: مینڈھے کا پیچھے کو مڑے ہوئے سینگوں والا ہونا - الرجلُ: آدمی کا مڑی ہوئی انگلی والا ہونا - العَقِص جمع شدہ ریت جس میں راستہ

نہ ہو۔ العُقْصَة من القرن وغیرہ جمع عُقَصٌ: سینگ وغیرہ کی گرہ۔ العِقْصَه جمع عِقَص و عِقَاص و العَقِيْصَه جمع عَقَائِص و عِقَاص: بالوں کی چوٹی۔ العِقَاص جمع عُقُص: موباف۔ الأعْقَص م عَقْصاء جمع عُقْص مڑی ہوئی انگلیوں والا، جس کے دودانت اندر کو ہوں۔ ـــ من التيوس: مینڈھا جس کے سینگ پیچھے کو مڑے ہوئے ہوں۔ المِعْقَص جمع مَعَاقِص: ٹیڑھا تیر۔ المِعْقَاص: مڑے ہوئے سینگ کی بھیڑ، بکری۔

۲۔ عَقِصَ ـــ عَقَصًا الرجلُ: بخیل ہونا۔ العَقِيص: بخیل۔ الأعْقَص م عَقْصاء جمع عُقْص: بخیل۔

۳۔ عَقِصَ ـــ عَقَصًا الرجلُ: بدخلق ہونا۔ العَقِص: بدخلق۔

○ عَقَصَ ـِ عَقْصًا ہ: بالوں کو گوندھنا، بالوں کی چوٹی (چٹیا) کرنا۔ عَقِيْصَة جمع: عَقَائِص و عِقَاص: بالوں کی چوٹی (چٹیا) گندھے ہوئے بال، بالوں کی لٹ، زلف، گیسو۔

عقف: ۱۔ عَقَفَ ـــ ـِ عَقْفًا و عَقَّفَ العُودَ ونحوه: لکڑی کو کنارے سے موڑنا اور ٹیڑھا کرنا صفت مفعولی۔ اعْقَف و مَعْقُوف۔ تَعَقَّفَ و انْعَقَفَ العودُ ونحوهُ: لکڑی وغیرہ کا مڑنا اور ٹیڑھا ہونا۔ العَقْفَاء اعقف کا مونث جمع عُقْف: لوہا وغیرہ جس کا کنارہ ٹیڑھا اور مڑا ہوا ہو، مڑے ہوئے سینگوں والی بکری۔ ـــ والعُقَيفاء (ن): ایک گھاس جسے کھانے سے بکریاں مرجاتی ہیں۔ العُقَاف: ایک بیماری جس سے بکریوں کی ٹانگیں ٹیڑھی ہوجاتی ہیں۔ ایسی بکری کو عاقف کہتے ہیں۔ جمع عَوَاقِف ہے۔ العُقَّافة: لکڑی جس کی ایک جانب ٹیڑھی ہو۔ العَقُوف من ضروع البقر: گائے کا تھن جس سے دھار دوہتے وقت سیدھی نہ نکلے۔ شَوْكَة عَقِيْفَة: مڑا ہوا کانٹا۔ المَعْقُوف: جسے ٹانگیں ٹیڑھی کرنے والی بیماری ہو شَيْخٌ مَعْقُوف: ٹیڑھی کمر والا بوڑھا۔

○ عَقْعَق جمع عَقَاعِق: چتلا کوا (magpie)

○ عَقَفَ ـِ عَقْفًا ہ: کو موڑنا، ٹیڑھا کرنا، عَقَّفَ ہ بمعنی عَقَفَ ـــ عُقْفَة جمع عُقَفات: پھندا، چھلا، کاج۔ اعْقَف م عَقْفَا: مڑا ہوا، ٹیڑھا، مَعْقِف: سیدھا قوس Square bracket۔ مَعْقُوف: ٹیڑھا، مڑا ہوا، جھکا ہوا، سروں کے نزدیک جھکا ہوا، سائیکل کے ہینڈل کی شکل کی مونچھ، دوہرا۔ معقوفان: سیدھی قوسیں Square brackets۔ مُنْعَقِف: سیدھا قوس Square bracket۔ بین منعقفین: سیدھے قوسین میں۔

عقل: ۱۔ عَقَلَ ـُ عَقْلاً البعيرَ: اونٹ کی ٹانگ اور ران ملا کر رسی سے باندھنا۔ ـــ الدواءُ بطنَه: دواء کا کسی کو قبض کر دینا۔ ـــ ـِ عَقْلاً و عُقُولاً المصارِعُ خصمَهُ: کشتی لڑنے والے کا اپنے مدمقابل کو ٹانگ میں ٹانگ ڈال کر گرا دینا۔ ـ عَقْلاً و معقولاً الغلامُ: لڑکے کا سمجھدار ہونا، دانا ہونا، کہتے ہیں ما فعلت مُنذ عَقَلْتُ: میں نے یہ کام اس وقت سے نہیں کیا جب مجھے سمجھ آ گئی تھی۔ ـ فلانٌ بعد الصبا: اپنی غلطی کو سمجھ لینا۔ ـــ عَقْلاً الشئَ: کو سمجھنا، پر غور و فکر کرنا، صفت عَاقِل جمع عاقلون و عُقَلاء و عُقَّال مونث عَاقِلَة جمع عاقِلات و عَوَاقِل۔ عَقِلَ ـــ عَقَلاً البعيرُ: اونٹ کا ٹیڑھی ٹانگوں والا ہونا صفت اعقل م عَقْلاء جمع عُقْل۔ عَقَّلَ البعيرَ: اونٹ کی ٹانگ اور ران ملا کر باندھنا۔ ـــ الغلامُ: لڑکے کا عقلمند ہونا۔ ـــ الغلامَ: لڑکے کو عقلمند بنانا۔ الرجُلَ عن حاجته: آدمی کو اس کی ضرورت کے حصول سے روک دینا۔ عَاقَلَ مُعَاقَلَةً هُ فَعَقَلَهُ: کا سمجھ بوجھ میں مقابلہ کرنا اور اس پر غالب آنا۔ اعْقَلَ هُ: کو عقلمند پانا۔ تَعَقَّلَ هُ: کو روکنا۔ ـــ الرِجْلَ: پاؤں موڑ کر سرین پر رکھنا۔ ـــ الرحلَ او السرجَ: کجاوہ یا زین پر پاؤں موڑ کر رکھنا۔ ـــ الغلامُ: لڑکے کا سمجھدار ہونا۔ عقلمند بننا۔ تَعَاقَلَ: اپنے آپ کو عقلمند ظاہر کرنا۔ اِعْتَقَلَ هُ: کو قید کرنا، کوئی ٹانگ میں ٹانگ اڑا کر پچھاڑ دینا۔ ـــ الرمحَ: نیزہ کو رکاب اور پنڈلی کے درمیان رکھنا۔ ـــ البعيرَ: اونٹ کی ٹانگ اور ران ملا کر باندھنا۔ ـــ الرحْلَ او السرجَ: کجاوہ یا زین پر پاؤں موڑ کر رکھنا۔ ـ الرِجْلَ: پاؤں موڑ کر سرین پر رکھنا۔ الشاةَ: بکری کی ٹانگ کو اپنی ٹانگ اور ران کے درمیان دبا کر دوہنا۔ ـــ الدواءُ بطنَهُ: دوا کا کسی کو قبض کر دینا۔ اُعْتُقِلَ لسانُهُ: زبان کا بند ہو جانا۔ بول نہ سکنا۔ العَقْل (مص) جمع عُقُول: روحانی روشنی جس سے غیر محسوسات کا ادراک ہوتا ہے۔ دل۔ العَقْلِيّ: عقل سے منسوب، جس میں باطنی حس کو دخل نہ ہو، عقلیت کا دعویدار۔ العَقْلِيَّة: وحی کے بغیر عقل کو کافی سمجھنے والوں کا مذہب۔ العُقْلَة جمع عُقَل: جس سے باندھا جائے۔ العُقْلَة: زبان کی بندش۔ العِقَال جمع عُقُل: رسی جس سے اونٹ کے زانوں کو باندھا جاتا ہے۔ سر پر باندھنے کی رسی۔ العُقَّال (طب): جانوروں کے پاؤں کی بیماری۔ العَاقِل (فا) جمع عُقَلاء و عاقِلُون و عُقَّال: سمجھدار دانا، عورت کو بھی عاقل کہتے ہیں۔ جمع عُقَّال عند الدروز: دروزیوں کے نزدیک، دین کے اسرار کا واقف، اس کے مقابل میں ان کے نزدیک جاہل ہوتا ہے۔ العَاقِلَة: عاقل کی مونث۔ قوت فہم عَاقِلَةُ الرجُل: پدری رشتہ دار۔ العَقُول: قابض دواء۔ امور کو سمجھنے والا۔ العَقِيل: معقول۔ العَقِيْلَة جمع عَقَائِل من النساء: شریف پردہ دار عورت ـــ من الابل: عمدہ اونٹ ـــ من القوم: سردار۔ ـــ من كل شئ: ہر چیز کا عمدہ ترین ٹکڑا۔ عَقِيْلَةُ البحر: موتی۔ المَعْقِل جمع مَعَاقِل: اونٹوں کو باندھنے کی جگہ۔ المَعْقُول جمع مَعْقُولات: سمجھا ہوا، عقل، کہتے ہیں: ماله حولٌ ولا مَعْقُول: اس کے پاس نہ تو طاقت ہے نہ عقل۔ عَلِمَ مَعْقُولاً وعَدِمَ معقولا: اس نے بات کو جان لیا مگر عقل سے بے بہرہ رہا۔ عِلمُ المعقولات: وہ علم جس میں عقلی چیزوں سے بحث کی جائے۔

۲۔ عَقَلَ ـِ عَقْلاً القتيلَ: مقتول کی دیت دینا، خون بہا دینا۔ ـــ عن فلان: کسی کی طرف سے تاوان یا دیت دینا۔ ـــ لہ دمَ فُلان: مقتول کے بدل قاتل کو قتل کرنے کے مطالبہ کے بجائے خون بہا پر راضی ہو جانا۔ اعْقَلَ الرجُلُ: پر سال کی زکوۃ واجب ہونا۔ تَعَاقَلَ القومُ دمَ القتيل: ادائیگی دیت (خون بہا) میں شرکت کرنا۔ اِعْتَقَلَ من دم فلان: کی دیت لینا۔ العَقْل جمع عُقُول: دیت، خون بہا۔ العِقَال جمع عُقُل و عُقُل: اونٹوں اور بکریوں کی ایک سال کی زکوۃ کہتے ہیں: اَدَّيتُ عِقَالَ سَنَةٍ: میں نے ایک سال کی زکاۃ ادا کر دی۔ عِقَالُ المِئين: وہ شریف جس کے قید ہونے پر دو سو اونٹوں کو بطور فدیہ دیا جائے۔ العَاقِل جمع عَاقِلَة: دیت دینے والا۔ المَعْقُلَة جمع مَعَاقِل: دیت، جرمانہ، تاوان، کہتے ہیں: صار دمُه مَعْقُلَةً على قومه: اس کا خون قوم پر تاوان ہو گیا جسے وہ ہر سال ادا کرتی ہے۔

۳۔ عَقَلَ ـِ عَقْلاً المراةُ شعرَها: عورت کا اپنے بالوں میں کنگھا کرنا۔

۴۔ عَقَلَ ـِ عَقْلاً و عُقُولا الوعلُ: بارہ سنگے یا پہاڑی بکرے کا پہاڑ کی چوٹی پر چڑھ کر محفوظ ہو جانا۔ ـــ اليه: کی، کے پاس پناہ لینا۔ العَاقِل جمع عَاقِلة (ح): پہاڑی بکرا، بارہ سنگا۔ المَعْقِل جمع مَعَاقِل: جائے پناہ، پناہ گاہ، بلند پہاڑ۔

۵۔ العَاقُول جمع عَوَاقِيل: دریا کا بڑا حصہ، موج، وادی یا دریا کا موڑ، بے نشان زمین، مبہم معاملات۔

○ عَقَلَ ـِ عَقْلاً البعيرَ: اونٹ کی ٹانگیں ایک ساتھ

باندھ دینا۔ — ہ: کو نظر بند کرنا، پرنگرانی رکھنا، قید کرنا، روکنا، گرفتار کرنا، کو کشتی میں گرا دینا، پچھاڑ دینا۔ — ہ ل: کو مقتول کا خون بہا دینا۔ عَـقَـلَ: عقل اور سمجھ کی صلاحیت ودیعت کیا جانا، معقول ہونا، سمجھ، عقل، فہم وفراست اور ذہانت رکھنا، ہوش میں ہونا، واقف، آگاہ، باخبر ہونا۔ — ہ: کو سمجھنا، کا ادراک کرنا۔ عَقَلَ لسانَهُ: کی زبان بند کر دینا، کو ساکت کر دینا۔ عَقَّلَ ہ: کو معقول یا ہوشمند وزیرک بنانا۔ کو عقل سکھانا۔ تَعَقَّلَ: معقول ہونا، ہوشمند ہونا، زیرک ہونا، عاقل ہونا، مبنی بر عقل ہونا، معقول ہونا، عقل کے معیار پر پورا اترنا، ذہین ہونا، سمجھ دار ہونا، معاملہ فہم ہونا، ہوشیار ہونا، عقلمند ہونا۔ — ہ: کو پوری طرح سمجھنا، کا ادراک کرنا۔ اِعْتَقَلَ ہ: کو گرفتار کرنا، قید کرنا، کو نظر بند کرنا۔ — ہ: کو قرق کرنا، ضبط کرنا، کو باڑے میں بند کرنا، پر قبضہ کرنا۔

عَقْل: خون بہا، دیت جمع عُقُول: سمجھ، سوجھ بوجھ، عقل، حس، ہر معقول بات، ہوشمندی، ادراک، فہم، بصیرت، دقت نظر، معقولیت، دل، ذہن، نفس، شعور، ذہانت، سمجھ، عقل وفہم فراست، ذہن، دماغ۔ مُخْتَلُّ العقل: پاگل دیوانہ، آپے سے باہر، سلیم (صحیح) العقل: ہوشمند، اعتدال پسند۔ العقل الباطن (اللاشعوری او غیر الواعی): تحت شعور، لاشعور، نادانستہ، غیرارادی۔ العقل الشعوری (او الواعی اوالظاهر) تحت الشعوری، نیم شعوری۔ العقل المُمَیِّز: واقف آگاہ، باخبر، عقل الكترونی: بجلی کا کمپیوٹر۔ عَقْلِی: معقول مبنی بر عقل، عقلیت پر مبنی، دماغی، ذہنی، نفسی، نفسیاتی، عقلی جمع عَقْلِیُونَ: دانشمند، دانش ور، صاحب علم و فراست، ذی فہم، عقلیت پسند، العَقْلِیَّات: ذہنی عالم۔ المذهب العقلی: عقلیت پسندی۔ الامراض العقلية: دماغی امراض۔ عَقْلِیَة: ذہنیت، ذہنی رویہ۔ عُقْلَة جمع عُقَل: گرہ، گانٹھ، گومڑی، جوڑ، جوڑ کی ہڈی، داب، ورزشی پینگ، ورزشی جھولا۔ عِقال جمع عُقُل: اونٹ کے پاؤں باندھنے کی ڈوری۔ سر کی پٹی جو اونٹ کے بالوں سے بنی ہوتی ہے اور کوفیه کو اپنی جگہ پر رکھتی ہے۔ کُوفِیَة: سر کی چادر کو کہتے ہیں۔ اطلق حرباً من عِقالها: جنگ شروع کرنا۔ عَقُول: سمجھ دار، معقول، عقلمند، ہوشمند، زیرک، صاحب فہم وبصیرت، صاحب ادراک، ذہین، سمجھ دار، قبض کی دوا۔ عَقیلة جمع عقائل: بہترین، پسند، بیوی، شریک زندگی۔ السيدة عقيلته: کی بیوی۔ عقائل الصفات: بہت ہی عمدہ خوبیاں۔

اَعْقَل: زیادہ ہوشیار، زیادہ طباع، حاضر جواب، ہونہار، زیادہ ذہین، سمجھ دار، مَعْقِل جمع مَعَاقِل: پناہ گاہ، جائے پناہ، قلعہ، بلند مقام، گڑھی، مضبوط مرکز، گڑھ، مرکز، مشین گن کا پختہ اڈا، زمین دوز جائے پناہ، مستحکم مورچہ مَعْقُلَة جمع مَعَاقِل: دیت، خون بہا۔ تَعَقُّل: سمجھ، ادراک، شناخت، فہم، نکتہ رسی، بصیرت ادراک، شناخت، فہم، نکتہ چینی، بصیرت، ہوشمندی، معاملہ فہمی، تدبیر، عقلمندی۔ بِتَعَقُّلٍ: معقولیت سے، ہوشمندی، ذہانت سے۔ اِعتقال: گرفتاری، قید، حراست، نظر بندی، اکڑن، کھچاوٹ، مَعسکر الاعتقال: مرکز اسیران سیاسی، سیاسی قیدیوں کا کیمپ۔ (Concentration camp) عاقِل جمع عاقلون و عُقَلاء و عُقّال: سمجھ دار، معقول، عقلمند، ہوشمند، زیرک، ذہین، عقلیت پر مبنی، مبنی بر عقل، صاحب فہم وفراست، صاحب ادراک، ہوشیار، ہوشمند، معاملہ فہم مدبر، دانشمند، علم و عقل والا، اپنی ذہنی صلاحیتوں پر مکمل قابض، ہوشمند، اعتدال پسند، عاقِلة: چھوٹا قبیلہ (یا خاندان) جو بدوی کے غیر تحریری قانون کی رو سے اپنے ہر رکن کیلئے خون بہا کی ادائیگی کا ذمہ دار ہے۔ معقول: معقول، ہوشمندانہ، قابل فہم، بظاہر معقول، منطقی، عقل کے معیار پر پورا اترنے والا، عقل پر مبنی، عقلیت پر مبنی، تشویش مند حس یا حاسہ، ادراک فہم، سمجھ، ذہانت، فہم، فراست، ذہن، دماغ، نکتہ رسی، بصیرت، معاملہ فہمی، تدبیر، تمیز، عقل، عقل سلیم، سوجھ بوجھ، عام فہم وفراست، غیر معقول: ناقابل فہم، احمقانہ، بیہودہ۔ بے تکا، بے محل، لچر۔ مَعْقُولية: قابل فہم ہونا۔ سمجھ میں آسکنا۔ منطقی، معقولیت پسند یا معقول ذہنیت، منطقیت، معقولیت پسندی، معقول ومناسب ہونا۔ مُعْتَقَل جمع مُعْتَقَلات: سیاسی قیدیوں کا کیمپ، جیل کیمپ، نظر بندی کا کیمپ، قیدیوں کا کیمپ۔

عقم: عَقِمَ ـَ عُقْمًا و عُقِمَت المرأة او الرحم: عورت یا رحم کا بانجھ ہونا۔ — ـِ عَقْمًا و اَعْقَمَ الله المرأة: اللہ کا کسی عورت کو بانجھ کرنا۔ عَقُمَ ـُ عُقْمًا وعَقِمَ ـَ عَقِمَت المرأة والرحم: عورت یا رحم کا بانجھ ہونا، عُقِمَ عَقْمًا و عُقِمَت المرأة او الرحم: عورت یا رحم کا یا بانجھ ہونا۔ — ت مَفاصِلُه: جوڑوں کا خشک ہونا۔ عَقَمَ الله المرأة: اللہ تعالیٰ کا کسی عورت کو بانجھ کرنا۔ — الشيءَ: کے جراثیم کو مارنا۔ العَقام: بے اولاد۔ حربٌ عَقام: سخت لڑائی۔ حربٌ عُقام: سخت لڑائی۔ داءٌ عُقام: لا علاج بیماری۔ یومٌ عُقام: سخت دن۔ المرأة العقیم جمع عَقائِم وعُقُم: بے اولاد عورت الرجلُ العَقِیم جمع عُقَماء و عِقام و عَقْمَی: بے اولاد مرد۔ عقل عَقِیمٌ: عقل جس میں کوئی بھلائی نہ ہو۔ حربٌ عقیمٌ: سخت لڑائی کہتے ہیں۔ الدنیا عَقِیمٌ: دنیا بے برکت ہے۔ العقيمة من الارحام جمع عَقائِم: بانجھ رحم۔ المَعْقُوم من الرجال: بے اولاد مرد۔

۲۔ عَقَمَ ـُ عَقْمًا: خاموش ہونا۔ عَقَّمَ ہ: کو خاموش کرنا۔

۳۔ عَاقَمَ مُعَاقَمَةً ہ: سے جھگڑنا۔ العَقام: بدخلق۔

۴۔ اِعْتَقَمَ الیه: کے پاس آنا جانا۔ — فی الأمر: میں دخل دینا۔ المَعْقِم: ہڈیوں کا جوڑ، ہڈیوں کے مہرے۔ جمع مَعَاقِم۔ مَعَاقِمُ الخیل: گھوڑے کے جوڑ۔

۵۔ العَقْم والعَقْمَة والعِقْمَة: سرخ کپڑا، نقش ونگار کی ایک قسم۔ العُقْمِیّ: خاندانی شرافت والا۔ والعِقْمِیّ من الکلام: پراسرار بات۔

۶ عَقَمَ ـُ وعَقُمَ ـُ عَقْمًا و عُقْمًا: بانجھ ہونا (عورت کا رحم کا) عَقَمَ ـِ عَقْمًا ہ: (رحم) کو بانجھ کر دینا۔ عَقَّمَ ہ/ ہ: کو بانجھ کر دینا۔ — ہ: کے جراثیم مار ڈالنا، کو پاسچر کرنا (پاسچری طریقہ سے صاف کرنا) سے وبائی اثر دور کرنا، کو جراثیم سے پاک کرنا۔ تَعَقَّم: بانجھ ہونا۔ عَقْم وعُقْم وعَقَم: بانجھ پن۔ عُقْمَة: بانجھ پن، عقیم جمع عُقُم وعِقام: بانجھ، بے کار، بے ثمر، غیر موثر، بے اثر، غیر پیدا آور، لاحاصل، بے فائدہ، فضول، (کام، کوشش)۔ تعقیم: جراثیم کشی، اتلاف جراثیم، پاسچری (پاسچری طریقہ سے صاف کرنا) (Pasteurization) وبائی اثر دور کرنا اور جراثیم سے پاک کرنا۔ (Disinfection) مُعَقِّم: وبائی اثر دور کرنے والا، جراثیم سے پاک کرنے والا اور ایسے آلات۔ مُعَقَّم: بانجھ بنایا ہوا، پاسچر کیا ہوا، وبائی اثر دور کیا ہوا، جراثیم سے پاک کیا ہوا۔

عقا: ۱۔ عَقَا ـُ عَقْوًا و اعتقی اِعْتِقاءً: کنواں کھودنا اور ایک طرف سے سوت نکالنا۔

۲۔ عَقَا ـُ عُقُوًّا العَلَمُ: جھنڈے کا بلند ہونا۔

۳۔ عَقَا ـُ عَقْوًا الامرَ: سے نفرت کرنا، سے کراہت کرنا۔

۴۔ عَقَا ـُ عَقْوًا فلانًا: کو روکنا — وعَاقَی ہ: کو سے روکنا۔ اِعْتَقَى الرجلُ: رکنا۔ — فلانًا: کو روکنا۔

عقی: ۱۔ عَقِیَ ـَ عَقْیًا الامرَ: کو مکروہ جاننا۔ اَعْقَی اِعْقاءً: کڑوا ہونا۔ — الشیَ: کو مکروہ جاننا، ناپسند

كرنا۔

٢- عَقَى ـِ عَقْيًا وعَقَّى الولدَ: بچے کو گھٹی پلانا۔ العِقْى جمع اَعْقاء: نومولود کا پاخانہ۔

٣- عَقَّى الطائِرُ: اونچا اڑنا۔

٤- العَقْوَة جمع عِقاء: گھر کا اردگرد۔ میدان، محلہ۔ العِقيان: خالص سونا۔

علك: ا- عَكَّ ـُ عَكًّا اليومُ: دن کا سخت گرم اور حبس والا ہونا۔ ـــ ته الحُمّى: کو لگا تار بخار ہونا۔ ـــ هُ بالامر او بالقول: کو بار بار کہہ کر تھکا دینا۔ ـــ ه بالحُجّة: کو دلیل سے مغلوب کرنا۔ ـــ هُ بالسوط: کو کوڑے سے مارنا۔ ـــ هُ بشر: کو بار بار نقصان پہنچانا۔ عُكَّ: گرمی سے جوش مارنا۔ ـــ الرجُلُ: کو سخت بخار چڑھنا۔ عاكَّ هُ عليه: کو پر مائل کرنا۔ العَكَّة والعُكَّة جمع عِكاك: گرمی کی شدت اور حبس، تیز بخار، گرم ریت۔ ليلةٌ عَكَّة: سخت گرم رات۔ العِكَّة جمع عِكاك و العِكاك: بمعنی عَكّة (حبس کے ساتھ سخت گرمی) العَكِيكَ جمع عِكاك: حبس کے ساتھ سخت گرمی۔ يومٌ عكيكٌ: سخت گرم دن۔

٢- عَكَّ ـُ عَكًّا الرجُلَ: کے حق میں ٹال مٹول کرنا۔ ـــ ه عن حاجته: کو اس کی ضرورت سے باز رکھنا۔

٣- عَكَّ ـُ عَكًّا الكلامَ: بات کی وضاحت کرنا۔

٤- العُكّة جمع عُكَك و عِكاك: گھی کی چھوٹی مشک۔ سَمِنَ الصبّى حتى صار كالعُكّة: بچہ گھی کی چھوٹی مشک کی مانند موٹا ہو گیا، عوام ولد مُعَكْعِك (گھی کی چھوٹی مشک مانند موٹا بچہ) کہتے ہیں۔

○ عَكَّ ـِ عَكًّا (دن کا) حبس والا ہونا، گرم مرطوب اور ہمس والا ہونا۔ عَكّ: حبس والا، حابس، گرم مرطوب اور ہمس والا، سخت گرم۔ عَكَّة و عَكّاء و عَكّا: عکہ (فلسطین کی بندرگاہ) عَكيك: حبس والا، گرم مرطوب اور ہمس والا اور سخت گرم (دن)۔

عكب: ا- عَكَبَ ـِ عُكوبًا القِدرُ: ہانڈی کا جوش مارنا۔ ـــ تِ الابلُ: اونٹوں کا ہجوم کرنا۔ عَكَّبَتِ النارُ: آگ کا دھوئیں والی ہونا۔ تعَكَّبَتهُ الهمومُ: پر غموں کا ہجوم کرنا، کو غموں کا گھیر لینا۔ اِعْتَكَبَ الغبارُ: گردوغبار اٹھنا۔ ـــ الغبارَ: گردوغبار اڑانا۔ ـــ المكانُ: جگہ کا غبار والی ہونا۔ ـــ تِ الابلُ: اونٹوں کا ایک جگہ جمع ہونا اور غبار اڑانا۔ المعاكِب (فا) جمع عُكوب: بھیڑ۔ انبوہ العَكَب و العَكُوب والعاكوب: گردوغبار۔ العُكاب: گردوغبار، دھواں، ہانڈی کی بھاپ۔ العُكُوب: گردوغبار۔

٢- عَكَبَ ـُ عُكُوبًا الرجلُ: آدمی کا ٹھہر جانا۔

٣- عَكِبَ ـَ عَكَبًا: پاؤں کی انگلیوں کے قریب قریب ہونے والا ہونا صفت اَعْكَب م عَكْباء جمع عُكب۔

٤- عَكِبَ ـَ عَكَبًا: موٹے ہونٹ اور جبڑے والا ہونا۔

٥- الاَعْكَب و العِكاب و العُكَب: العنكبوت (مکڑی) کا اسم جمع۔ العَكُوب (ن): ایک خاردار سبزی جس کی گوند زمین سے نکال کر کھائی جاتی ہے (سریانی لفظ)۔

٦- العِكْبِر: ایک چیز جس کو شہد کی مکھی پروں پر لگا کر لاتی ہے اور شہد کی جگہ میں ان کو رکھتی ہے۔

٧- عَكْبَشَ هُ: کو مضبوط باندھنا۔ تعَكْبَشَ فيه الغُصُن: میں ٹہنی کے کانٹے چبھنا۔

عكد: ا- عَكِدَ ـَ عَكَدًا و اَعْكَدَ اليه: کے پاس پناہ لینا۔ عَكِدَ ـَ عَكَدًا به و اعْتَكَدَهُ: کا ساتھ دینا، کے ساتھ لگا رہنا۔ العُكْدَة: گوہ کا بل۔

٢- عَكَدَ ـِ عُكُدًا و اَعْكَدَ الامرُ فُلانا: کے لئے کوئی کام وغیرہ ممکن ہونا۔ العُكْدَة: طاقت۔

٣- عَكِدَ ـَ عَكَدًا الضبُّ: گوہ کا موٹا ہونا صفت: عَكِد اِستَعْكَدَ الضبُّ: گوہ کا موٹا ہونا۔ ـــ الماءُ: پانی کا جمع ہونا۔

٤- عُكْدُ الشيئ: چیز کا درمیان کہتے ہیں: عَكْدُك هذا الامر: یہ کام تمہارا مطلوب و مقصود ہے۔ العُكْدَة: دم کی ہڈی۔ عُكْدَة اللسان: زبان کی جڑ۔

عكر: ا- عَكَرَ ـُ عَكْرًا و عُكُورًا عليه: پر حملہ کرنا، پھرنا مڑنا، مائل ہونا۔ کہتے ہیں: عَكَر عليه الزمان بخير: زمانہ اس پر خیروبرکت کے ساتھ مائل ہوا۔ اِعْتَكَرَ عليه: پر حملہ کرنا۔ العَكْرَة و المَعْكَر: بھاگنے کے بعد دوبارہ حملہ کرنا۔ العَكّارة: بہت حملے کرنے والا۔

٢- عَكِرَ ـَ عَكَرًا الماءُ و نحوهُ: پانی وغیرہ کا گدلا ہونا۔ صفت عَكِر۔ عَكَّرَ الماءَ: پانی کو گدلا کرنا۔ اَعْكَرَ الليلُ: رات کا سخت تاریک ہونا۔ ـــ الماءَ: پانی کو گدلا کرنا۔ تعاكَرَ القومُ فى الحرب: گھمسان کی جنگ کرنا۔ اِعْتَكَرَ الليلُ: رات کا بہت تاریک ہونا۔ ـــ المطرُ: سخت بارش برسنا۔ ـــ تِ الريحُ: ہوا کا گردوغبار اڑا لانا۔ ـــ القومُ فى الحرب: گھمسان کی جنگ کرنا۔ العَكَر: تلوار کا زنگ۔ ـــ مِن كلِ شيئ: تلچھٹ، جیسے مثلاً تیل کی تلچھٹ۔ العَكَرَة: اختلاط، التباس، کہتے ہیں: وقعوا فى عَكَرة: وہ معاملہ کی گڑبڑ میں پڑ گئے۔

٣- اَعْكَرَ الرجلُ: اونٹوں کے گلے والا ہونا۔ العَكَرَة جمع عَكَر: اونٹوں کا گلہ۔

٤- العِكْر: اصل، جڑ (کہتے ہیں: رجع فلانٌ الى عِكْرِه: فلاں شخص اپنی اصل کی طرف لوٹ آیا۔) عادت۔ العَكَرَة جمع عَكَر: زبان کی جڑ۔

٥- عِكْرِمُ الليل: رات کی تاریکی۔ عِكْرِمَةُ (معرفة) اور العِكْرِمَة (ح): کبوتری یا مادہ قمری۔

○ عَكِرَ ـَ عَكَرًا: گدلا، میلا یا کیچڑ والا ہونا یا ہو جانا۔ عَكَّر ه / على: کو میلا یا گدلا کرنا یا کیچڑ والا کرنا، میں خلل ڈالنا، کو درہم برہم کرنا، میں تلاطم برپا کرنا، (امن) تباہ کرنا۔ عَكَّرَ الصفوَ: امن کی حالت تباہ کرنا، نظام درہم برہم کرنا۔ عَكَّر صَفْوَه و عَكَّر عليه الصفو: کی خوشدلی کو مار ڈالنا، کی خوش طبعی کو پامال کر دینا۔ تعَكَّرَ: گدلا یا میلا یا کیچڑ والا ہو جانا (صورت حال کا) بگڑ جانا، ابتر ہو جانا، خراب ہو جانا، سنگین ہو جانا، بدتر ہو جانا۔ عَكَر: گدلا پن، میلا پن، کیچڑ والا ہونا، تلچھٹ، دُرد، گاد۔ عَكِر: گدلا، میلا، کیچڑ والا، متلاطم، درہم برہم۔ عَكَارَة و عِكَارة: تلچھٹ، دُرد، گاد۔ تعكير: گدلا کرنا میلا کرنا، کیچڑ والا کرنا، یا ایسا کرنے کا عمل۔ گڑبڑ، خلل، ہلچل، طلاطم پیدا کرنا، ابتری، پراگندگی، بے ترتیبی۔ مُعَكَّر: گدلا، میلا، کیچڑ والا۔ تلچھٹ دار، متلاطم، درہم برہم۔

عكز: ا- عَكَزَ ـُ عَكْزًا الرمحَ: نیزہ گاڑنا۔ ـــ على عُكّازته: اپنی چھڑی پر ٹیک لگانا، کا سہارا لینا۔ بالشئ: سے راہ پانا۔ عَكَّزَ الرمحَ: نیزے میں پھل لگانا۔ تعَكَّزَ قوسَهُ: کمان کو سہارا بنانا۔ ـــ على عُكّازته: ڈنڈے کو سہارا بنانا۔ العُكّاز والعُكّازة جمع عَكاكيز و عُكّازات: ڈنڈا جس کے نیچے پھل یا سم لگا ہوا، جس پر ٹیک لگائی جائے، پادری کا ڈنڈا۔

٢- عَكِزَ ـَ عَكَزًا: سکڑنا۔ العِكْز: بخیل، کنجوس۔

٣- العِكْز: بدخو۔

○ تعَكَّز على: (لاٹھی وغیرہ پر) ٹیک لگانا، عُكّاز و عُكّازة جمع عُكّازات و عَكاكيز: ڈنڈا، سونٹا، لاٹھی، عصاء، چھڑی، بید یا بیساکھی۔

عكس: ا- عَكَسَ ـِ عَكْسًا الكلامَ و نحوهُ: بات کو الٹ دینا۔ ـــ الشيئَ: کے آخر کو اول کر دینا کو زمین کی طرف جھٹکا دے کر کھینچنا اور پٹک دینا۔ ـــ رأسَ البعير: اونٹ کے سر کو موڑنا۔ ـــ البعيرَ: اونٹ کو نکیل لگا کر رسی کو ٹانگ سے باندھ دینا۔ ـــ هُ عن الامر: کو سے ہٹا دینا، پھیر دینا۔ ـــ على فلان امرهُ: معاملہ کو اسی پر لوٹا دینا۔ ـــ تِ المرآةُ صورةَ فلان: آئینہ کا کسی کی شکل کو منعکس کرنا۔ عاكَسَ مُعاكَسَةً و عِكاسًا الكلامَ: بات کو پلٹ دینا۔ ـــ هُ: ایک دوسرے کی

پیشانی کو پکڑنا، کی مخالفت کرنا، (عامی زبان میں)۔ تَعَكَّس في مشيته: رینگ کر چلنا۔ تَعَاكَسَ و اِعْتَكَسَ: پلٹ جانا۔ اِنْعَكَسَ: پلٹ جانا، کہتے ہیں۔ انعكس النورُ: روشنی پلٹ گئی اور ایک سطح شدہ پر پڑنے کے بعد واپس ہوگئی۔ عِكاسُ البعير: نکیل کی رسی جو اونٹ کے گھٹنے پر باندھتے ہیں۔ عَكْسُ القضيّة (ه): دوسرا مسئلہ جسے پہلے مسئلہ کے نتیجہ نے عائد کیا ہو اور اس کا نتیجہ پہلے مسئلہ کا مفروضہ ہو۔ العَكِيس: رسی جس سے اونٹ کو روکتے ہیں۔(ز): درخت کی شاخ جس کو زمین میں دبا دیتے ہیں کہ اس سے درخت نکلے۔

۲۔ عَكَسَ ـِ عَكْسًا الطعامَ: کھانے میں دودھ ملا شوربہ ڈالنا۔ اِعْتَكَسَ: دودھ ملا ہوا شوربہ بنانا۔ العَكِيس: شوربے میں ملایا ہوا دودھ۔

۳۔ عَكِسَ ـَ عَكَسًا: تنگ خو ہونا۔

۴۔ العَكِيسَة: بہت سے اونٹ۔ اندھیری رات۔ العُكَاس (ح): مکڑی (نر)۔

عَكَسَ ـِ عَكْسًا ه: کو اوندھا کرنا، الٹانا، الٹا کرنا، کو منعکس کرنا، کا آئینہ دار ہونا عَاكَسَ ه/ ه: کا توڑ کرنا، دفعیہ کرنا، کی مخالفت کرنا، کی تردید کرنا، کے الٹ ہونا، کے برعکس ہونا۔ ــــ ه: کی راہ میں حائل ہونا، میں مزاحم ہونا۔ ــــ ه/ ه: کو درہم برہم کرنا، میں خلل ڈالنا، کو تکلیف دینا، زحمت دینا، میں تلاطم پیدا کرنا، کو تباہ کرنا۔ ــــ ه: کو جان بوجھ کر چھیڑنا، پریشان کرنا، تنگ کرنا، دق کرنا، کے سر ہو جانا، ستانا، زچ کرنا۔ تَعَاكَسَ: اوندھا ہونا، الٹنا، منعکس ہونا۔ انعكس: الٹایا جانا، اوندھا ہونا۔ ــــ على: پر منتج ہونا۔ ــــ على/ عن: میں یا پر منعکس ہونا۔ عَكْس: الٹا ہونا یا کرنا، واپس آنا، الٹا کرنا، اوندھا کرنا، انعکاس، الٹ، الٹا، بالکل الٹ، بالکل برعکس، پشت، دوسری جانب۔ عكسَ ذلك اور على عكس ذلك: کے برعکس، کے برخلاف، کے علی الرغم، كان على العكس من: کے برعکس ہونا، کے برخلاف ہونا۔ بالعكس: نہیں بلکہ کے الٹ، بالعکس۔ والعكسُ بالعكس: اور یونہی اس کے برعکس بحث المسألة طردًا و عكسًا: اس نے مسئلہ کا تمام پہلوؤں سے مطالعہ کیا۔ عكسي: برعکس، متناقص، متضاد، مخالف، مخالفانہ، برخلاف، ناموافق، نامساعد۔ عِكْيَس: داب، کونپل۔ مُعَاكَسَة جمع مُعَاكَسات: خلل، گڑبڑ، ہلچل، چھیڑ چھاڑ، تنگ کرنا، ناک میں دم کرنا، پریشانی، جدوجہد، لڑائی، جنگ۔ مُعَاكَسة الحالة

الجوية: موسم کی خرابی۔ اِنْعِكاس: منعکس ہونا جمع انعكاسات: غیر شعوری فعل۔ انعكاسي: انعکاس سے متعلق، غیر شعوری، اضطراری۔ حركة انعكاسية: غیر شعوری یا اضطراری عمل، غیر شعوری فعل۔ عَاكِس: پردہ، لیمپ پوش Lamp shade۔ عکس انداز (Reflector) عَاكِسَة: عکس انداز (Reflector)۔ لیمپ سرپوش۔ مُعَاكِس: الٹا، الٹ، جوابی، الزامی، مخالف، برعکس، شکن، توڑ، مار۔ هَجمةٌ مُعَاكِسة: جوابی حملہ Counter-attack مُتَعَاكِس: مقابل، بالمقابل، الٹ، مخالف، متصادم، باہم دگر آویزاں۔ مُنْعَكِس: منعکس (Reflected) صورة منعكسة: آئینہ میں عکس، منعکس عکس، عکس، غیر شعوری فعل۔ افعال مُنْعَكِسَة: غیر شعوری یا اضطراری اعمال۔

عكش: ا۔ عَكَشَ ـِ عَكْشًا الشيءَ: کو جمع کرنا۔ صفت فاعلی عَكِش صفت مفعولی مَعْكُوش۔ الرجُلَ: کو مضبوط باندھنا۔ ــــ عليه: پر حملہ کرنا۔ عَكِشَ ـَ عَكَشًا الشعرُ: بالوں کا پیچیدہ اور تہ بتہ ہونا۔ ــــ النبتُ: نباتات کا بہت اور گنجان ہونا۔ تَعَكَّشَ الامرُ: دشوار ہونا۔ الشيءُ: سکڑنا۔ ــــ الشعرُ: بالوں کا پیچیدہ اور تہ بتہ ہونا۔ العَكِش من الشعَر: پیچیدہ اور تہ بتہ بال۔ شَجَرةٌ عَكِشَة: بہت ٹہنیوں والا گنجان درخت العُكَاش و العُكَّاش و العُكَاشَة و العُكَّاشة (ح): مکڑی، مکڑی کا جالا۔

۲۔ العَكِش: بے خیر شخص۔

عَكَاشة: بھونڈا پن، بھدا پن، پھوہڑ پن۔ عُكَاشَةُ و عُكَّاشة: مکڑی۔ مکڑی کا جال۔

عكص: عَكَصَ ـِ عَكْصًا عن حاجته: کو اس کی حاجت سے ہٹانا، پھیرنا۔ عَكِصَ ـَ عَكَصًا: بدخلق ہونا۔ صفت عَكِص۔ ــ ت الدابةُ: جانور کا سرکشی کرنا۔ تَعَكَّصَ بكذا عليه: پر کا بخل کرنا۔ رملة عَكِصَة: دشوار گزار ریت کا ٹیلہ۔

عكظ: عَكَظَ ـِ عَكْظًا: کو روکنا۔ تَعَكَّظَ عليه الامرُ: پر کام وغیرہ دشوار ہونا۔

۲۔ عَكَظَ ـِ عَكْظًا الشيءَ: کو رگڑنا۔ ــ الاديمَ: چمڑے کو دباغت کے لئے رگڑنا۔ ــــ هُ: کو مغلوب کرنا، کے فخر کو رد کرنا۔ ــــ بالشيء: پر فخر کرنا۔ تَعَكَّظَ القومُ: اکٹھا ہونا، بھیڑ کرنا۔ تَعَاكَظَ القومُ: آپس میں مقابلہ کرنا، آپس میں فخر کرنا۔ آپس میں جھگڑا کرنا۔ عُكَاظ: عرب کے ایک بازار کا نام جہاں عربی قبائل جمع ہوتے تجارت کرتے اور مفاخرت کے شعر

پڑھا کرتے تھے (مذکر و مونث)

۳۔ عَكَظَ ـِ عَكْظًا و عَكَظَهُ عن حاجته: کو اس کی حاجت سے ہٹانا اور پھیر دینا۔ عَاكَظَ مُعَاكَظَةً: کو ٹال دینا۔

۴۔ العَكِظ و العَكِيظ: پستہ قد۔

عكف: ا۔ عَكَفَ ـُ عُكُفًا عن الامر: کو کسی کام سے منع کرنا۔ عَكَّفَهُ عن كذا: کو سے روکنا، منع کرنا۔

۲۔ عَكَفَ ـُ عُكُفًا ه على الامر: کو کسی چیز پر روکے رکھنا۔ ــ عَكْفًا و عُكُوفا على الامر: پر جمے رہنا۔ ــــ القومُ حوله وبه: کے گرداگرد چکر لگانا۔ ــــ و تَعَكَّفَ و اِعْتَكَفَ في المكان: کسی جگہ میں بند رہنا۔ ٹھہرنا۔ عَكَّفَ الجوهرَ: کو تہ بتہ رکھنا۔ عاكف مُعَاكَفَةً: کے ساتھ ساتھ رہنا۔ العاكِف (فا) جمع عَاكِفُون و عُكَّف و عُكُوف: مقیم۔

۳۔ عَكَّفَ الشَعرَ: بالوں کو گھنگریالے کرنا۔ العَكِف من الشعر: گھنگریالے بال۔ شَعرٌ مَعْكُوف: کنگھی چوٹی کئے ہوئے بال۔ المُعَكَّف (مفع): مڑا ہوا، ٹیڑھا۔

عَكَفَ ـِ عُكُوفًا على: سے وابستہ رہنا، پر جمے رہنا، سے لگا رہنا، چمٹنا، لپٹنا، اپنے آپ کو کی نذر کرنا۔ کیلئے وقف کرنا، مخصوص کرنا، تن دہی سے کوئی کام کرنا، کا عادی ہونا، کو دل کھول کر یا جی بھر کے کرنا، کو اپنے اوپر طاری کئے ہونا، پر تلا ہونا، میں مشغول ہونا، اپنے آپ کو میں مشغول رکھنا۔ ــ في: میں تنہا رہنا۔ عَكَفَ ـِ عَكْفًا ه عن: کو سے روکنا، منع کرنا۔ عَكَّف ه عن: کو سے روکنا۔ تَعَكَّفَ ه: میں تنہا رہنا (عن سے)۔ اِعْتَكَف بمعنی تَعَكَّف: نیز اِعْتَكَف الي: اپنے آپ کو کی نذر کرنا، کیلئے وقف کرنا، مخصوص کرنا، اپنے آپ کو میں مشغول رکھنا۔ عَاكِف جمع عَاكِفون و عُكُوف و عُكَّف على: کا عادی، کو اپنے اوپر طاری یا مسلط کئے ہوئے، پر آمادہ، تلا ہوا، میں از حد مشغول۔

عكل: ا۔ عَكَلَ ـِ عَكْلًا الشيءَ: کو بکھرنے کے بعد اکٹھا کرنا۔ المتاعَ: سامان تہ بتہ رکھنا۔ البعيرَ: اونٹ کو رسی سے بازو اور پاؤں ملا کر باندھنا۔ العِكال: اونٹ کے گھٹنے باندھنے کی رسی۔ المِعْكَل جمع مَعَاكِل: چرواہے کی سوٹی جس کو وہ درخت سے بنالیتا ہے۔

۲۔ عَكَلَ ـُ عَكْلًا الرجُلَ: کو پچھاڑنا۔ ــ فلانٌ: مرنا۔ اِعْتَكَل الثوران: بیلوں کا سینگوں سے لڑنا۔

۳۔ عَكِلَ ـَ عَكَلًا في الامر: کی کوشش کرنا۔

۳۔ عَمَّ عَمًّا رأسَهُ: کے سر پر پگڑی باندھی جانا۔ عَمَّمَ ہٗ: کو پگڑی پہنانا۔ ــــ ہٗ الامر: کو معاملہ سپرد کرنا۔ عُمِّمَ رأسُهُ: کے سر پر پگڑی باندھی جانا۔ ــــ الرجُلُ: کو سردار بنایا جانا۔ تَعَمَّمَ و اِعْتَمَّ واسْتَعَمَّ: پگڑی پہننا، کہا جاتا ہے: تعممت الآکامُ بالنبت: ٹیلوں پر نباتات پگڑی کی طرح ظاہر ہوئی۔ العِمَّة: پگڑی باندھنے کی ہیئت۔ العِمامةجمع عَمائِم وعِمام: پگڑی، خود کا وہ حصہ جو سر کے برابر بنا کر ٹوپی کے نیچے پہنا جاتا ہے۔ کہتے ہیں: ارخی عِمامَتَهُ: وہ خوش حال ہو گیا۔ المُعَمَّم: وہ سردار جس کو قوم نے مقتدا مان لیا ہو۔

ⓔ عَمَّ: عَمَّ ـُ عُمُومًا: عام ہونا یا ہو جانا، ہمہ گیر یا عالمگیر ہونا یا ہو جانا۔ مشترکہ ہونا یا مشترکہ ہو جانا، رائج یا مروج ہونا یا ہو جانا، قابل فہم یا قابل شمول ہونا یا ہو جانا، سب کو شامل ہونا یا ہو جانا، پھیلنا، کا رواج ہونا۔ ــــ ہ: پر مشتمل ہونا، کو شامل ہونا، پر محیط ہونا کے گرد حلقہ ڈالنا، کو محصور کر لینا، میں سرایت کرنا، میں رچ بس جانا۔ ــــ ہ: پر پوری طرح پھیل جانا، پہنچ جانا، تک پھیلا ہوا ہونا، پر پھیلا ہوا یا منتشر ہونا یا غالب ہونا۔ عَمَّتْ البَلْوی بہ: یہ ایک عام ضرورت بن چکی ہے۔ عَمَّمَ ہ کو رائج کرنا، ترویج دینا، عمومی رواج دینا، کو کلی بنانا، عام اصولی قرار دے لینا، سبھی کو لپیٹ میں لے لینا، کو ہر جگہ پھیلانا، کو ہمہ گیر اصول بنا لینا یا سمجھنا، کو مقبول کرنا، رواج دینا، کو جمہوری بنانا، کو ہر جگہ سہل الحصول یا قابل حصول بنانا، کو عام پبلک کے لئے کھلا کرنا، کو دعوت عام بنانا، کو ہر جگہ رائج کرنا، ــــ ہ: کو پگڑی پہنانا۔ تَعَمَّمَ: پگڑی باندھا یا پہنا۔ اِعْتَمَّ بمعنی تعَمَّمَ۔ عَمّ جمع عُمُوم واعمام: چچا، تایا۔ ابنُ العم: چچا یا تایا کا بیٹا، چچیرا یا پھپھیرا بھائی۔ بنت العم: چچا یا تایا کی بیٹی۔ عَمَّة جمع عَمّات: پھوپھی، ممانی، عِمَّة: پگڑی۔ عَمِیم: عام، ہمہ گیر، عالمگیر، مشترک، مشترکہ، رائج، مروجہ، سب کے لئے قابل فہم، قابل شمول، عُمُوم: عام بات، قاعدہ، کلیہ، عمومیت، ہمہ گیری، عالمگیری، (کا) زور، (کا) جگہ پر پھیلا ہونا، کل، مجموعی، مکمل، ہم گیر، مجموعیت جملہ، مجموعہ۔ العُمُوم (عام) لوگ، سبھی لوگ۔ عُمُومًا: عام طور پر، عموماً، بالعموم۔ عُمُومًا ــــ خصوصاً: بالعموم، بالخصوص۔ علی العموم عام طور پر، عموماً، بالعموم، بوجه العموم: عام طور پر بالعموم، عموماً۔ فی عُمُوم القُطر: ملک بھر میں مجلسُ العُمُوم دار العوام House of Commons۔ جامعة عموم العُمّال: مزدوروں کا وفاق عام general federation of labour۔ ادارة عموم الجمارك: کسٹمز اور تاثیرِ محصولوں کی عام انتظامیہ General administration of customs and trariffs۔ دیوان عموم المَصْلَحَة: صدر دفتر انتظامیہ، چیف ایڈمنسٹریشن آفس۔ Administration headquarters۔ دیوان عموم المالية: مالیات کی عام انتظامیہ General administration of finances۔ تفتیش عموم الريّ: نظارت آبپاشی۔ مفتش عموم النيل الجنوبی: جنوبی نیل کا انسپکٹر جنرل۔ عمومی: عام، عوامی، ہمہ گیر، عالمگیر۔ بلا استثناء، مشترک، مشترکہ۔ ریاستی، شہری، عوامی۔ جمعية عمومية: جنرل اسمبلی، پورا اجلاس (Plenary session)۔ دار الكتب العمومية: پبلک لائبریری۔ اشغال عمومية: پبلک ورکس الصندوق العمومی: عوامی خزانہ Public treasure عِمامة جمع عَمائِم: پگڑی۔ تعميم: دیکھو عَمَّمَ عام عوامی، عام، ہمہ گیر، عالم گیر۔ بلا استثناء، رائج، مروجہ، مشترک، مشترکہ۔ الامن العام: عوام کی حفاظت Public Security۔ مدیر عام: ڈائریکٹر جنرل، جنرل منیجر۔ الرأی العام: رائے عامہ Public opinion۔ المصلحة العامة یا الصالح العام: بہبودی عوام، بہبود عامہ Public welfare، الخاص والعام یا العام والخاص: سب لوگ۔ العوام: عام لوگ، عوام۔ عامِی: مشترک، مشترکہ، بازاری، سوقیانہ، ادنی طبقے کا، معمولی، مقبول عام، عوامی، معمولی شخص، گلی کوچہ کا آدمی۔ العامِيّة: عوامی زبان، عامیانہ، عام بول چال، غیر ادبی، روزمرہ کی، بے تکلفانہ بول چال، مُعَمَّم: جو پگڑی پہنے ہوئے ہو۔ پگڑی والا۔ عماز دیکھئے عن ما۔

عمب: العمبر: العَنْبَر: عنبر۔

عمت: ا۔ عَمَتَ ـِ عَمْتًا وعَمَّتَ الصوف: اون کی پونی بنانا۔ العَمِيتُ جمع عَمائِت وعُمُت وأعْمِتة: اون کی پونی۔

۲۔ عَمَّتَ ہٗ: کو مغلوب کرنا، کو اس کے مقصد سے ہٹانا۔

۳۔ عَمَّتَ ہٗ: کو اندھا دھند لکڑی سے مارنا۔ العِمِّيتُ جمع عَمامِيت: مدہوش، جو چلنے میں کسی طرف ہدایت نہ پا سکے۔

۴۔ رجُلٌ عَمِيتٌ: ظریف، بہادر، عالم زیرک۔ العِمِّيتُ جمع عَمامِيت: نگران۔ زیرک بذلہ سنج۔

عَمَج: عَمَجَ ـِ عَمْجًا: پانی میں تیرنا۔ ــــ فی سیرہ: دوڑنا۔ ــــ وتَعَمَّجَ السیل او الحيّة: سیلاب یا سانپ کا پیچدار ہونا۔ العَمَج والعُمَّج والعَوْمَج: سانپ۔

عمد: ا۔ عَمَدَ ـِ عَمْدًا السَّقْفَ: چھت میں ستون لگانا، چھت کو مضبوط کرنا، عَمِدَ ــــ عَمَدًا بہ: کے ساتھ لگا رہنا۔ اِعْمَدَ الشَّیٔ: کے نیچے ستون لگانا۔ اِعْتَمَدَ الحائطَ وعلی الحائِطِ: دیوار سے ٹیک لگانا۔ ــــ ہٗ واعتمد علیہ: پر بھروسہ کرنا، کہا جاتا ہے۔ اعتمد لیلتَهُ: وہ رات کو سوار ہو کر گیا۔ اِنْعَدَمَ الشَّیٔ: ستون کے بل کھڑا ہونا کہا جاتا ہے۔ عَمَدَهُ فانعدم: اس نے اسے مضبوط کیا تو وہ مضبوط ہو گیا۔ العامد: (ہ) ممود لیلة عامِدة لمبی رات۔ العُمْدَة جمع عُمَد: جس پر ٹیک لگائی جائے۔ جس پر بھروسہ کیا جائے کہا جاتا ہے: انت عُمدتنا فی الشدائد: یعنی مصائب و سختیوں میں ہم تجھ پر بھروسہ کرتے ہیں اور تجھے ہی سہارا بناتے ہیں۔ لشکر کا پیغامبر۔ العُمْدُ والعُمْدّانی: کامل تر نوجوان۔ العِمادجمع عَمَد وعُمُد: جس کا سہارا لیا جائے۔ لشکر کا پیغامبر۔ ۔(واحد عمادم): بلند عمارتیں۔ اهل العِماد: بلند و بالا عمارتوں والے، کہا جاتا ہے: فلانٌ طویل العِماد: اس کا مکان زائروں کے لئے علامت ہے۔ ھو رفیع العِماد: وہ شریف ہے۔ العَمُودجمع أعْمِدَة وعَمَد وعُمُد: ستون، سردار، لشکر کا پیغامبر، جگر کو سیراب کرنے والی رگ کان کا بڑا حصہ۔ العمود والخط العمودی (عندالمهندسین): وہ خط جو دوسرے خط پر واقع ہو۔ جس کے دونوں طرف دو برابر زاوے نکلیں۔ عَمُودُ البَطْن: پیٹھ، کہا جاتا ہے ضربَهُ علی عَمُود بَطْنه: اس نے اس کی پیٹھ پر مارا۔ عَمُودُ المیزان: ترازو کی ڈنڈی۔ عَمُودالصبح صبح کی روشنی۔ عَمُودُ النَّسَب: جو خط مستقیم پر ہو۔ کہا جاتا ہے: استقاموا علی عمود رأیهم: وہ ٹھوس رائے پر جمے رہے۔ اهلُ العَمُود واهلُ العُمُد: خانہ بدوش لوگ۔ العَمِید: وہ مریض جو بیٹھنے کی قوت نہ رکھتا ہو۔ عَمِیدُ القوم قوم کا سردار جمع عُمَداء عمید الامر: قوام۔

۲۔ عَمَدَ ـِ عَمْدًا للشیٔ والی الشیٔ کو کرنے کا ارادہ کرنا۔ الی الرجُلُ: کے پاس جانا۔ تَعَمَّدَ الامرَ: کا ارادہ کرنا۔ العَمْد (مص) کہا جاتا ہے۔ فعله عَمْدًا و عن عَمْدٍ وہ کام اس نے ارادۃً کیا۔

اتفاقیہ طور پر نہیں۔ فعله عَمَدَ عینٍ و عَمْدًا علی عینٍ: اس نے وہ کام کوشش اور یقین سے کیا۔

۳۔ عَمَدَ ـِ عَمْدًا الشئَ: کو گرانا۔ ـــ ہُ المرضُ او الامـرُ: بیماری یا کام کا کسی کو دو بلا کرنا اور تکلیف پہنچانا۔ عَمِدَ ـَ عَمَدًا فلانٌ: دردمند ہونا۔ کہا جاتا ہے۔ عَمَدَنی الامرُ فَعَمِدتُ: معاملہ نے مجھے تکلیف پہنچائی تو میں نے تکلیف اٹھائی۔ العَمُود: سخت غمگین، سخت غم زدہ۔ العَمِید: جمع عُمَداء: سخت غمزدہ۔ وہ شخص جس کو عشق نے شکستہ خاطر کر دیا ہو۔ عَمِیدُ الوجع: درد کا مقام، درد کی جگہ۔

۴۔ عَمَدَ ـِ عَمْدًا ہُ: کو ستون سے مارنا۔ عَمِدَ ـَ عَمَدًا علیه: پر غضبناک ہونا۔ العَمُود جمع اَعْمِدَة و عَمَد و عُمُد: لوہے کا ڈنڈا۔

۵۔ عَمَدَ ـِ عَمْدًا و عَمَّدَ الولَدَ: بچہ کو بپتسمہ دینا۔ تَعَمَّدَ و اعْتَمَدَ: بپتسمہ لینا۔ العماد: بپتسمہ۔ المعمودیة: بپتسمہ۔ مسیحی دین کی پہلی رسم اور نصرانیت کا پہلا دروازہ جس میں بچے اور وغیرہ کو باب بیٹے اور روح القدس کا نام لیکر پانی سے غسل دیا جاتا ہے۔ سریانی لفظ ہے یا عَمَدَ بمعنی بھگو دینا سے ماخوذ ہونے کی وجہ سے مولد ہے اور عربی زبان میں بعد میں رائج ہوا تھا۔

۶۔ عَمِدَ ـَ عَمَدًا الثری: بارش کا مٹی کو تر کرنا۔ عَمَّدَ السیلَ: بہتے پانی کو بند لگا کر روکنا اور جمع کرنا۔ العَمِد: وہ جگہ جس کو بارش نے بھگو دیا ہو۔ کہا جاتا ہے۔ ھـو عَمِدُ الثری: وہ بڑا فیاض ہے۔

۷۔ عَمِدَ ـَ عَمَدًا منه: پر تعجب کرنا، اس سے ابو جہل کا قول ہے: اَعْمَدُ من سیّدٍ قتلهُ قومه: مجھے اس سردار پر تعجب ہے جس کو اس کی قوم نے قتل کر دیا، اور یہ بھی کہا گیا بلکہ اس کا معنیٰ ہے: کیا وہ شخص اس سردار پر سبقت لے گیا، جسے اس کی قوم نے قتل کر دیا۔

○ عَمَدَ ـِ عَمْدًا ہ: کو اٹھائے رکھنا، کا سہارا ہونا، کا بوجھ اٹھانا، کو تھامے رکھنا، کی پشتہ بندی کرنا۔ ـــ ہ/ الی/ ل: کا ارادہ ہونا، غرض ہونا، مقصد ہونا، کے پاس جانا۔ ـ الی / ل: کے قریب ہونا، کے پاس آنا، کے نزدیک جانا، کو اپنے سر لینا، کی ذمہ داری لینا، کا بیڑہ اٹھانا، کو کرنے لگنا، کو کرتے رہنا، تن دہی سے کوئی کام کرنا، پر توجہ کرنا، کو شروع کرنا، کی طرف توجہ کرنا، کا رخ کرنا، کا آغاز کرنا۔ ـــ الی: کی طرف توجہ کرنا، کا پکا ارادہ کئے ہوئے ہونا۔ عَمَدَ ـِ عَمْدًا ہُ: کو بپتسمہ دینا، عیسائی بنانا۔ عَمَّدَہ: کو بپتسمہ دینا کو عیسائی بنانا، کو اصطباغ بنانا۔ اَعْمَدَ ہ: کا بوجھ اٹھانا، کا سہارا ہونا، کا بوجھ اٹھانا، کو تھامے رکھنا، کا پشتہ ہونا۔ ـــ ہ: کو بپتسمہ دینا، اصطباغ دینا۔ تَعَمَّدَ ہ: کا ارادہ ہونا، غرض یا مقصد ہونا، کو جان بوجھ کر کرنا، کو ارادۃً کرنا، کے قریب ہونا، کے پاس آنا، کے نزدیک جانا، اس طرح کہ دل میں ایک واضح مقصد ہو۔ ـــ ہ: کو دوسروں میں سے کسی کام کیلئے چن لینا۔ ـــ ہ: کی تمنا کرنا، آرزو کرنا۔ ـ: اصطباغ لینا، بپتسمہ لینا۔ ماتعمدها باهانة: اس کے دل میں اس کی توہین کا کوئی ارادہ نہ تھا، وہ اس کی توہین کرنے پر تلا ہوا نہیں تھا۔ اِعْتَمَدَ بمعنی تَعَمَّدَ نیز اِعْتَمَدَ علی: کا سہارا لینا۔ ـــ ہ/ ہ/ علی: پر تکیہ کرنا، پر بھروسہ کرنا، اعتماد کرنا۔ ـــ ہ/ علی: کو بطور بنیاد استعمال کرنا۔ ـــ ہ: سے کام لینا، کو استعمال کرنا، صرف کرنا، کو کام میں لانا، کو لگانا (جیسے مرہم لگانا، پاؤڈر لگانا) کو مستحکم کرنا، پکا کرنا، کی منظوری دینا، کی اجازت دینا، کا اختیار دینا۔ ـ ل ہ: کو کچھ قرض دینا، ادھار دینا، عاریۃً دینا، عَمْد: ارادہ، مقصد، غرض، نیت، منشا، پہلے ہی سوچ سمجھ لینا، خودرائی، خودسری، ضد۔ عَمْدًا: قصداً، جان بوجھ کر، دیدہ دانستہ، عمداً، ضد سے، خودسری سے، سوچے سمجھے ہوئے، منصوبہ کے مطابق۔ عَمْدِی: ارادی۔ عمدًا: بالارادہ، سوچا سمجھا ہوا، دیدہ دانستہ، قصداً کیا ہوا۔ عُمْدہ: سہارا، پشت پناہ، آسرا، پیل پایہ، اصلی موضوع، بڑا مسئلہ، بنیادی مسئلہ جمع عُمَد: گاؤں کا نمبردار، کسی چھوٹی آبادی کا بڑا مجسٹریٹ، میئر (Mayor) صدر بلدیہ۔ عِماد جمع عَمَد: سہارا، آسرا، دیوارگیری، پشتہ، اڑواڑ، کھمبا، ستون، عِماد: بپتسمہ، اصطباغ۔ عَمِید جمع عُمَداء: سہارا، آسرا، سربراہ، سردار، (یونیورسٹی میں کسی شعبہ تعلیم کا) صدر، (کسی ثانوی سکول کا) پرنسپل، ہیڈ ماسٹر، ڈائریکٹر (ڈپلومیٹک کور کا)، صدر۔ ہائی کمشنر (نیز العمید السامی: ہائی کمشنر)، ریذیڈنٹ جنرل، میجر، لیفٹیننٹ کمانڈر، کمانڈنگ جنرل، لیفٹیننٹ کرنل، عمید ثان: ایڈجوائنٹ میجر، عمیدة (طالبات کے ثانوی سکول کی) پرنسپل، ہیڈ مسٹریس، ڈائریکٹرس، عَمُود جمع اَعْمِدَه و عُمُد: جھنڈے کا کھمبا یا ستون، کھمبا، سہارا، آسرا، پیل پایہ، پشتہ، لیمپ کا کھمبا، (ٹیلیفون ٹیلیگراف کا) کھمبا، کالم۔ (اخباری) کالم۔ العمود الشوکی یا العمود الفقری: ریڑھ۔ عامود جمع عوامید بمعنی عَمُود عامود القیادة: سٹیئرنگ کالم، سٹیئرنگ میکانزم، عمودی: ستون دار، کھمبے جیسا، عمودی: (Perpendicular) سیدھا، Vertical طائرہ عمودیة: ہیلی کوپٹر، یوحنا المعمدان: بپتسمہ دینے والا یوحنا۔ تعمید: بپتسمہ۔ اصطباغ، نام دکھائی۔ مُتَعَمِّد: جان بوجھ کر، دیدہ دانستہ، سوچے سمجھے ہوئے منصوبہ کے مطابق۔ اعتماد علی: پر بھروسہ، دارومدار، انحصار۔ ـ: آسرا، سہارا، تصدیق، توثیق، منظوری: اجازت، اختیار۔ (سفارتی نمائندوں کو) بھیجنا، مختار کرنا، جمع اعتمادات: قرض، ادھار۔ الاعتماد علی النفس: خوداعتمادی کتب الاعتماد یا اوراق الاعتماد: (سفارتی نمائندوں کے) کاغذات نمائندگی۔ اعتماد اضافی: اضافی قرض، مُعْتَمَد: قابل اعتماد، معتبر، بھروسے کے لائق، سہارا، بھروسہ کی چیز، منظور شدہ، مختار امور، تسلیم شدہ، باقاعدہ مختار، کمشنر، با اختیار کارندہ، گماشتہ، کارکن، مقیم، سفارتی نمائندہ، ایلچی، قاصد، نمائندہ، روسی سرکاری محکمے کا افسر Comnissar، افسر محکمہ، صدر یا اہلکار (Commissary)۔ المعتمد السامی: ہائی کمشنر۔ معتمد قُنصُلِی: قنصل کا ایجنٹ Consular agent۔ مُعْتَمَدِیَّة: چھوٹے درجے کا سفارت خانہ (Legation)

عمر: ۱۔ عَمَرَ ـُ عُمْرًا الدار: گھر تعمیر کرنا۔ اس کا اسم عِمارۃ ہے۔ ـ المنزلُ باهله: گھر کا گھر والوں سے آباد ہونا۔ ـــ المنزل: گھر میں سکونت اختیار کرنا۔ صفت مفعولی: مَعْمُور۔ ـــ بالمکان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ ـ عِمارۃَ اللّٰہُ منزلهُ: اللہ کے گھر کو آباد کرنا۔ ـــ ـِ عُمُورًا و عَمارۃً و عُمرانًا الرجلُ بیتهُ: آدمی کا اپنے گھر میں رہنا۔ و عَمُرَ ـُ و عَمِرَ ـَ عَمارۃً المالُ: مال کا بہت ہونا۔ عَمَّرَ المنزلَ: گھر کو آباد کرنا۔ الثوبَ: کپڑے کو اچھا بننا۔ اَعْمَرَ المنزلَ: گھر کو آباد کرنا۔ ـ ہُ المکانَ: جگہ کسی کو آباد کرنے کیلئے دے دینا۔ ـ الارضَ: زمین کو آباد پانا۔ ـ علیه: کو مالدار بنانا۔ اِعْتَمَرَ المکانَ: کسی جگہ پر جانا، اس کی زیارت کرنا، کہا جاتا ہے۔ جاء فلانٌ مُعْتَمِرًا: فلاں زیارت کیلئے آیا۔ اتخذنا نادیا نعتمرہُ: ہم نے بیٹھنے کے لئے کلب بنالی ہے۔ اِسْتَعْمَرَہُ فی المکان: کو میں آباد کرنا۔ جیسے اِسْتَعْمَرَ اللّٰهُ عباده فی الارض: اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں کو زمین میں آباد ہونے کے لئے کہا۔ ـــ ت دولةٌ بلاد غیرها استعمارًا: ایک ریاست نے دوسری ریاست کو اپنی کالونی بنالیا۔ پہلی ریاست مستعمرۃ جمع مستعمرات کہلاتی ہے۔ جبکہ اس طرح دوسرے کے ملک کو اپنی کالونی بنانے والے کو

مُستَعمَرَہ جمع مُستَعمِرون کہتے ہیں۔ مُستَعمَرَۃ: کالونی، وہ ملک جس پر کسی دوسرے ملک نے قبضہ کر کے وہاں حکومت قائم کر لی ہو۔ العَامِر (فا) جمع عُمَّار م عَامِرَۃ جمع عَوامِر: گھر کا رہنے والا، مکان عامرٌ: آباد جگہ۔ کہتے ہیں: ترکتھُم عامرین بمکان کذا: میں نے ان کو فلاں جگہ آباد چھوڑا۔ عَوامِرُ البیوت: سانپ واحد عامِر وعامِرۃ ہے۔ العُمرَۃ جمع عُمَر و عُمُرات: آباد جگہ کا ارادہ کرنا۔ —— شرعًا: ایسے مخصوص کام جو حج اصغر کہلاتے ہیں یعنی احرام، طواف، صفا ومروہ کا طواف اور سر منڈانا۔ العُمران: آبادی، (سرگرمی، دوڑ دھوپ کی زندگی، پھلنا پھولنا، پنپنا، فروغ پانا (کسی ملک کا) گنجان آباد ہونا اور فروغ پانا۔ تہذیب، تمدن، ثقافت، عمارت)۔ العَمارۃ: بڑا محلہ، قبیلہ، جنگی جہازوں کا بیڑہ۔ العِمارۃ (مص): جس سے جگہ کی آبادی ہو۔ العُمارۃ: عمارت بنانے کی مزدوری۔ العَمَّار: مبالغہ کا صیغہ۔ العُمَّار: عامر کی جمع، وہ جنات جو مکانوں میں رہتے ہیں۔ مکانٌ عَمِیرٌ: آباد جگہ۔ ثوبٌ عمیر: گاڑھا کپڑا۔ العَمِیرۃ جمع عَمائِر: بڑا قبیلہ، شہد کا چھتہ۔ الاستعمار (مص): ایک ریاست کا دوسری ریاست کا یا اس کے کچھ حصے کا مالک بن بیٹھنا۔ المَعْمَر: آباد جگہ جہاں لوگوں کو پانی اور گھاس کی فراوانی ہو۔ المِعمَاریّ جمع مِعماریّۃ: راج۔ معمار۔ المُستَعمَرَۃ: نو آبادی۔

۲۔ عَمَرَ ـ عُمرَاہُ اللّٰہُ: اللہ کا کسی کو باقی رکھنا۔ —— ـُ عُمُورًا و عَمارَۃً و عُمرَاناتُہُ کذا: کو میں نے اپنی یا اس کی عمر بھر کے لئے دیدیا۔ عُمرًا و عُمرًا وعَمارَۃً وعَمِرَ ـ عَمْرًا و عَمَرًا و عَمارَۃً: لمبی عمر پانا، طویل عرصہ زندہ رہنا۔ عَمَرَہٗ ارضًا: کو عمر بھر کے لئے دے دینا۔ —— الرجُلُ: لمبی زندگی پانا، لمبا زمانہ زندہ رہنا۔ —— ہُ اللّٰہُ: اللہ کا کسی کو زندہ رکھنا۔ آپ کہتے ہیں: اَعْمِرُکَ اللّٰہَ ان تفعل کذا: میں تجھے اللہ کی قسم دیتا ہوں کہ یہ کام عمر بھر کرتے رہنا۔ اَعْمَرَہُ ارضًا: زمین کو کسی کو عمر بھر کے لئے دینا۔ العَمُر جمع اَعمار: زندگی۔ العُمُر والعُمْر: زندگی، طویل زندگی، عربوں کے ہاں عمر کا اندازہ چالیس سال لگایا جاتا تھا۔ العَمّار: پھول جن سے شراب کی محفل کو آراستہ کرتے ہیں۔ سلام۔ العَمارۃ: پھولوں کا دستہ جو بادشاہ کو سلام کرتے وقت پیش کرتے ہیں اور ساتھ یہ بھی کہتے ہیں (عَمَّرکَ اللّٰہ)۔ العَمَّار: مرنے تک امر ونہی پر قائم رہنے والا۔ اچھی تعریف والا، محمود الصفات۔ العُمرٰی: وہ چیز جو کسی کو عمر بھر کے لئے دیدی جائے۔ اَعْمَرَ سے اسم۔ کہا جاتا ہے۔ اَعْمَرْتَہُ الدارَ العُمرٰی: میں نے گھر اس کو دیدیا وہ اس میں میری عمر تک رہے یا اپنی عمر تک رہے۔

۳۔ عَمَرَ ـِ ـُ عَمْرًا و عَمارَۃً ربَّہٗ: اپنے پروردگار کی عبادت کرنا، خدمت کرنا، روزہ رکھنا اور نماز پڑھنا۔ العَمْر جمع اَعْمار: دین، قسم کھاتے وقت کہتے ہیں لَعَمری: میرے دین کی قسم۔ لَعَمرُ اللّٰہِ وعَمرَ اللّٰہِ: اللہ کی قسم۔ عَمرَ اللّٰہ ما فعلتُ کذا: اللہ کی قسم میں نے یہ نہیں کیا۔ العُمُر: مسجد، یہودی معبد، کلیسا، العَمر (مص): دین۔ العَمّار: مضبوط ایمان والا۔

۴۔ اِعْتَمَرَ الرجلُ: پگڑی باندھنا۔ العَمَر: عورتوں کا سر ڈھانکنے کا رومال۔ العَمْرَۃ: تاج، پگڑی وغیرہ جو سر پر رکھی جائے۔ العَمارۃ (مص): سر پر رکھی جانے والی ہر چیز جیسے تاج، پگڑی وغیرہ۔

۵۔ العَمْر جمع عُمُور: دانتوں کے درمیان کا گوشت۔ العُمْران: حلق کے کوے کے دو جانب لٹکا ہوا گوشت۔ العُمۃ: دانتوں کے درمیان کا گوشت۔ عُمَرُ: اسم عَلَم ہے اور غیر منصرف ہے۔ العُمَران: ابو بکر و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔ عَمرٌو جمع عَمرُون واَعمُرُ وعُمُور: اسم عَلَم۔ اس کے آخر رفع اور جر کی حالت میں واو ہوتی ہے تاکہ عَمرٌو اور عُمَر میں تفریق ظاہر ہو۔ اُمُّ عَمرو (ح): بجو کی کنیت۔ ابو عَمْرَۃ: بھوک اور افلاس کی کنیت۔ العَامِر (ح): بجو کا بچہ۔ اُمُّ عامِر (ح): بجو۔ العَمارۃ: مزین کپڑے کا ٹکڑا جو خیمہ میں لگاتے ہیں۔ العَمّار: متحمل مزاج۔ الیَعمُور جمع یَعامِیر (ح): بکری کا بچہ۔ چھوٹی بھیڑ۔

۶۔ العُمرُوط جمع عَمارِط و عَمارِیط و عَمارِطَۃ: چور، سرکش۔ العَمَرَّط: نیک جوان، بہادر، بلا، مصیبت۔

○ عَمَرَ ـُ عَمْرًا و عُمرًا: لمبی عمر پانا۔ ــُ و عَمَرَ ـُ عِمارَۃً: پھلنا، پھولنا، پنپنا، بہار پر آنا، آباد ہونا، مہذب، متمدن ہونا، شائستہ ہونا، بھرا ہوا ہونا۔ عَمَرَ ـُ ہ: کو زندگی سے بھر دینا، کو پھلنے پھولنے دینا، با فروغ بنانا۔ —— ہ: میں رہنا، سکونت رکھنا، بود و باش رکھنا۔ —— جوانحہ: کے دل میں رچ بس جانا، کے دل میں حکومت کرنا، کے دل پر طاری ہونا۔ —— ہ: کو تعمیر کرنا، بنانا، دوبارہ بنانا، کو مرمت سے بالکل پہلا سا بنا دینا۔ عَمَّرَہٗ: کو زندہ رہنے دینا، کو زندہ محفوظ رکھنا، کی عمر دراز کرنا، کو لمبی عمر دینا (اللہ تعالیٰ کا)۔ —— ہ: کو آباد کرنا ہ: کو بنانا، مرمت کرنا، کو مرمت کر کے پہلے جیسا بنا دینا۔ —— ہ ب: کو کوئی چیز فراہم کرنا۔ کو کچھ مہیا کرنا، کو سے بھرنا۔ —— ہ (بندوق) لوڈ کرنا، (پائپ) بھرنا۔ (فارم، خالی خانہ) پر کرنا۔ —— وقتَہٗ: کا وقت لینا۔ اَعْمَرَ ہ: کو آباد کرنا۔ —— اِعْتَمَرَ: عمرہ کرنا۔ اِستَعمَرَہٗ فی: کو میں آباد کرنا۔ —— ہ: کو نو آبادی بنانا۔ (کسی ملک کو) نو آبادی بنا لینا۔ عُمُر (قنون میں عُمْر) جمع أعمار: زندگی، زندگی کا عرصہ، عمر (کسی شخص کی) لَعَمری: میری زندگی کی قسم۔ لَعَمرُ اللّٰہ: اللہ کی ہمیشہ رہنے والی ذات کی قسم ازلی اور ابدی خدا کی قسم۔ ذاتُ العُمرَیْن: جل تھلیا، جل بھوتیا (Amphibian) عُمرُہٗ عشرین سنۃ: اس کی عمر بیس سال ہے۔ عَمْرَۃ: سر کا لباس (جیسے پگڑی) مرمت، مرمت کا کام عُمْرَۃ: مکہ معظمہ کا حج جو سال کے کسی خاص حصہ میں ادا کرنا ضروری نہیں اور چند رسومات پر مشتمل ہے۔ عُمْرٰی: زندگی بھر کا عطیہ عَمارۃ: (بحری) بیڑا۔ عِمارۃ جمع عِمارات و عَمائِر: عمارت، بلڈنگ، شاندار عمارت، تعمیر (Structure)۔ غیر منقولہ جائیداد، قطعہ اراضی۔ العِمارۃ یا فن العِمارۃ یا ھَندَسۃُ العِمارۃ: فن تعمیر، طرز تعمیر، عُمرانی: تہذیبی، تمدنی، ثقافتی، ثقافتی ترقی کے متعلق ثقافتی ترقی کا کام دینے والا۔ عَمّاریۃ: جنگ میں اونٹ پر رکھی ہوئی پالکی جس میں دلہن سوار ہو۔ اَعْمَر: زیادہ آباد، زیادہ مہذب، زیادہ متمدن، زیادہ پھلنے پھولنے اور پنپنے والا، مِعمار: راج، معمار، ماہر تعمیرات، عمارتیں بنانے والا۔ مِعماری: عمارتی، تعمیراتی، جمع مِعماریّۃ: عمارتیں بنانے والا، معمار، ماہر تعمیرات، مہندس معماری: عمارتیں بنانے والا، معمار، ماہر تعمیرات، الفن المعماری: فن تعمیر۔ تَعمِیر: بنانا، تعمیر کرنا، کھڑا کرنا، مرمت کر کے پہلا جیسا بنا دینا، مرمت، دوبارہ تعمیر، پر کرنا، خانہ پری کرنا۔ اِستِعمار: نو آبادیاں بنانا۔ نو آبادیوں کی بنیاد۔ سامراجی استحصال، سامراج، استعمار استعماری: سامراجی، استعماری اِستِعماریّۃ: ملوکیت پسندی، سامراجیت، عَامِر: آباد، پر، بھرا ہوا، پر کیا ہوا۔ —— ب: سے اٹا ہوا، سے پر ہجوم۔ —— شاندار طور پر آراستہ۔ زیر کاشت (زمین)، پنپتا، پھلتا، پھولتا، عامِر بالامل: پر امید۔ عامِرُ الحبیب: بھری ہوئی جیب والا۔ عامِرُ الذمۃ ب: کا پابند، ذمہ دار، کا احسان مند، شکر گزار، ممنون۔ عامِرُ النفس ب: کے وہم میں مبتلا جس پر کا سایہ ہو۔ اُمّ عامِر: چرخ، لکڑ بگڑ۔

نھود عامِرة: شہوت انگیز سینے، مَعْمُور: آباد۔ المَعْمُور یا المَعْمُورة: آباد دنیا۔ فی کل انحاء المعمور (المَعْمُورة): تمام دنیا میں، دنیا بھر میں۔ مُعَمِّر جمع مُعَمِّرُون: آبادکار۔ مُسْتَعْمِر: نو آبادیاتی، استعماری، سامراجی، آبادکار، غیرملکی فاتح، حملہ آور۔ ملوکیت پسند، سامراجی، سامراج کا حامی۔ مُسْتَعْمَرة جمع مُسْتَعْمَرات: نوآبادی۔ مُسْتَعْمَرة مُسْتَقِلّة: مستقل نوآبادی۔

عمس: عَمَسَ ـُ عَمْسًا الکتابُ: تحریر کا مٹ جانا۔ ـ الامرَ: کے بارے میں دیدہ دانستہ جاہل بننا، تجاھل عارخانہ کرنا۔ ـ واَعْمَسَ الشئَ: کو چھپانا۔ عَمِسَ ـَ و عَمُسَ ـُ عَمْسًا و عَمَسًا و عُمُوسًا و عَمَاسَةً الیومُ: دن کا سخت ہونا، تاریک ہونا۔ عَامَسَ مُعَامَسَةً ہٗ: کو راز بتانا، سے دشمنی چھپانا۔ تَعَامَسَ: تغافل برتنا۔ ـ عنه: کو نہ جاننے والا ظاہر کرنا۔ کہا جاتا ہے۔ تَعَامَسَ علَی فلانٌ: اس نے مجھے شبہ میں رکھا العَمْس و العَمِیس: مشکل کام۔ حربٌ عَمِیسٌ: سخت لڑائی۔ العَمَاس: مشکل کام۔ ـ جمع عُمُس و عُمْس: طاقتور شیر، مصیبت۔ یومٌ عَمَاسٌ: سخت دن۔ حربٌ عَمَاسٍ: سخت لڑائی۔ لیلٌ عَمَاسٌ: سخت تاریک رات العَمُوسُ: مشکل کام۔ ـ والمُعَامِس: وہ شخص جو کاموں کو بے باکانہ کرے، جیسے نادان کرتا ہے۔ امرٌ مُعَمَّسٌ: سخت کام۔

عمش: عَمَشَ ـُ عَمْشًا ہٗ: کو بلاقصد مارنا۔ ـ الولدَ: لڑکے کی ختنہ کرنا۔ عَمِشَ ـَ عَمَشًا فیه الکلامُ: پر کلام کا اثر کرنا۔ ـــ ت عینُہٗ: کی آنکھ کا کمزور ہونا، چندھا ہونا، اکثر اوقات آنسو بہتے رہنا۔ صفت اَعْمَش م عَمْشاء جمع عُمْش، عَمَّشَ ہٗ اللّٰہُ: اللہ کا کسی کے چندھے پن کو دور کرنا۔ ـ وتَعَامَشَ عن الشئ: سے غافل ہونا۔ اِسْتَعْمَشَ ہٗ: کو بے وقوف سمجھنا۔ العُمْشُوش جمع عَمَاشِیش: وہ انگور کا خوشہ جس میں سے کچھ دانیں کھا لئے گئے ہوں۔ عام لوگ اسے عُرْموش یا عُمْلوش کہتے ہیں۔

عمط عَمَطَ ـُ عَمْطًا و اعْتَمَطَ عِرضَہٗ: پر عیب لگانا، کی بے آبروئی کرنا۔

عمق: ۱۔ عَمُقَ ـُ عُمْقًا و عَمَاقَةً البئر ونحوها: کنویں وغیرہ کا گہرا ہونا۔ صفت عمیقة جمع عَمَائِق۔ (عام لوگ غَمِق کہتے ہیں۔ صفت غمیق م عمیقة) ـــ و عَمِقَ ـَ عُمْقًا و عُمَاقَةً المکانُ او الطریقُ: جگہ یا راستہ کا دور، کشادہ اور لمبا ہونا۔ صفت عَمِیق جمع عِمَق و عُمُق و عِماق عَمَّقَ واَعْمَقَ واَعْتَمَقَ البئرَ: کنویں کو گہرا کرنا، کہا جاتا ہے: عَمَّقَ النظرَ فی الأمور: اس نے معاملات پر گہری نظر ڈالی۔ تَعَمَّقَ فی الامر: معاملہ کی تہہ تک پہنچنے کی کوشش کرنا۔ ـ فی کلامه: خوب چرب زبانی سے بات کرنا۔ العَمْقَ والعُمُق جمع اَعْمَاق: گہرائی، جو جنگل کے اطراف سے دور ہو۔ العُمُق جمع اَعْماق: گہرائی۔ العَمَقَة: برتن یا مشک کی تہہ میں گھی کا میل۔ رجُلٌ عُمُقِیُّ الکلام: گہری بات کہنے والا۔

۲۔ العَمَق: حق۔ استحقاق، کہا جاتا ہے۔ لہُ فِیه عَمَقٌ: اس کے لئے اس میں حق واستحقاق ہے۔

○ عَمُقَ ـُ عُمْقًا و عَمَاقَةً: گہرا ہونا یا ہو جانا۔ (نیند، دلچسپی، سوچ، علم وغیرہ کا) گہرا ہونا۔ عَمَّقَ ہ: کو گہرا کرنا، زیادہ گہرا کرنا، اَعْمَقَ بمعنی عَمَّق۔ تَعَمَّقَ ہ / فی: (بات وغیرہ کی) تہہ کو پہنچنا، میں گہرائی تک جانا، میں منہمک یا مستغرق ہونا۔ عَمْق وعُمْق جمع اَعْمَاق: گہرائی، تبحر، تہہ، مِن اعماق قلبه: تہہ دل سے، روح کی گہرائی سے۔ مِن اعْماق النفس: تہہ دل سے، روح کی گہرائی سے۔ عَمِیق: گہرا، گہرا (احساس)، گہری، گہرا (سوچ، فکر، علم، راز، مفاد، نیند)۔

عمل: ۱۔ عَمِلَ ـَ عَمَلاً: کام کرنا، محنت کرنا۔ ـ للامیر علی بلاد: ملک کا عامل یا حاکم ہونا۔ ـ عَلَی الصَدَقة: صدقہ جمع کرنے کی کوشش کرنا۔ عَمَّلَ ہٗ: کو اجرت دینا۔ ـــ ہٗ علی البلد: کو ملک کا عامل یا حاکم بنانا، کہا جاتا ہے۔ عُمِّلَ فلانٌ عَلَیهِم: فلاں کو ان پر حاکم بنایا گیا۔ عَامَلَ مُعَامَلَةً ہٗ: کو عمل کی تکلیف دینا، سے معاملہ کرنا۔ اَعْمَلَ ہٗ: کو عامل یا حاکم بنانا۔ ـــ الآلَةَ او الرأیَ: آلہ یا رائے کو استعمال کرنا، پر عمل کرنا۔ ـ الرجُلَ: کو اجرت دینا۔ تَعَمَّلَ لکذا: کے لئے بہت کوشش کرنا۔ ـ من اجلِ فلان او فی حاجته: فلاں کیلئے یا اس کی ضرورت کے بارے میں کوشش کرنا، جدوجہد کرنا، کاوش کرنا، تن دہی سے کوئی کام کرنا۔ تَعَامَلَ القومُ: ایک دوسرے کے ساتھ معاملہ کرنا۔ اِعْتَمَلَ: کام میں مضطرب ہونا، اثر قبول کرنا، اپنے لئے کام کرنا۔ اِسْتَعْمَلَ ہٗ: کو عامل یا حاکم بنانا، کو کام کرنے کیلئے کہنا۔ ـــ الآلَةَ: آلہ استعمال کرنا۔ ـــ الثوبَ: کپڑا استعمال کرنا۔ اُسْتُعْمِلَ فلانٌ: شاہی کام میں سے کسی کام پر متعین ہونا۔ العَمَل (مص) جمع اَعْمَال: ارادہ سے کیا جانے والا فعل۔ ـــ و العَامِلِیَّة جمع اَعْمَال: وہ جس پر عامل والی ہو۔ اَعْمَالُ البَلَد: ملک کے مضافات۔ العَمِل: کاریگر۔ قابل کام کرنیوالا، خوگر عمل۔ العَمِلَة: عَمِل کا مونث۔ جو کیا جائے۔ العَمْلَة: ایک بار کا کام۔ العِمْلَة: عمل کی ہیئت۔ جو کام کیا جائے۔ ـــ و العُمْلة: کام کی اجرت، عام لوگ اسے نقود کے معنی میں استعمال کرتے ہیں۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ ردئ العُمْلَة: فلاں معاملہ کا کھوٹا ہے۔ العَامِل (فا) جمع عُمَّال وعَامِلون وعَمَلَة: ہر ہاتھ سے کام کرنے والا، جو کسی کے مالی امور، جائیداد اور کام وغیرہ کا متولی ہو۔ سردار، والی حاکم۔ العَامِلَة جمع عَامِلات و عَوَامِل: عامل کا مونث: العَوَامِل: پاؤں، کھیتی اور گاہنے کے بیل۔ العَمَّال م عَمَّالة: عامل کا صیغہ مبالغہ۔ العِمَالة: کام کرنے والے کا پیشہ۔ ـــ والعَمَالة و العُمَالة: کام کرنے والے کی اجرت اور رزق، عام لوگ عُمُولَة کہتے ہیں۔ اسے کمشن بھی کہا جاتا ہے۔ العَمُول: کام کرنے والا، پیدائشی کام کرنے کا خاصہ رکھنے والا، خوگر عمل۔ العَمِیل جمع عُمَلاء (ت): ایجنٹ، آڑھتی، شریک عمل۔ المَعْمَل جمع مَعَامِل: کارخانہ، کام کرنے کی جگہ۔ المُعَامَلات: کاروباری معاملات وہ شرعی احکام جن کا تعلق دنیاوی معاملات سے ہو، جیسے خرید و فروخت کے احکامات۔ المَعْمُول (ط): میدہ، گھی اور چینی سے تیار کردہ کیک واحد معمولہ۔ المُسْتَعْمَل (مفع): استعمال کیا ہوا، بنایا ہوا۔ الیَعْمَل و الیَعْمَلَة جمع یَعَامِل و یَعْمَلات: اونٹ اور اونٹنی جو کام کرنے کی خوگر ہوں۔

۲۔ عَمِلَ ـَ عَمَلاً تِ الکلمةُ فی الکلمة: ایک کلمہ کا دوسرے کلمہ میں اثر کرنا، کو اعراب دینا۔ اَعْمَلَ الکلمةَ فی الکلمةِ: کلمہ کو دوسرے کلمہ پر عامل بنانا۔ العَامِل عند النحاة: نحویوں کے نزدیک۔ دوسرے کلمہ پر اثر انداز ہونے والا جیسے قَامَ الولد میں قَامَ۔

۳۔ عَمِلَ ـَ عَمَلاً البرقُ: بجلی کا لگاتار چمکنا۔ برقٌ عَمِلٌ: لگاتار چمکنے والی بجلی۔

۴۔ اَعْمَلَ الرمحَ: صدر نیزہ سے مارنا۔ عَامِلُ و عَامِلَةُ الرمح: نیزے کے پھل کے قریب کا حصہ۔ صدر نیزہ

۵۔ العَمْلَة: خیانت، چوری۔

○ عَمِلَ ـَ عَمَلاً فی: (کسی شعبہ میں کام کرنا، سرگرم ہونا۔ ـــ ہ: کو بنانا، وجود میں لانا، تخلیق کرنا، کرنا، بجا لانا، عمل میں لانا، ـــ ب: کیمطابق، کی بنیاد پر کرنا، کو چلانا، ـــ علی: کا یا کیلئے منصوبہ بنانا، کی تدبیر نکالنا یا

کرنا، کا بندوبست کرنا، انتظام چلانا، جتن کرنا، کو انجام دینے بجالانے یا پورا کرنے کی کوشش کرنا، کے حصول کے پیچھے لگا رہنا، کو حاصل کرنے کیلئے جدو جہد کرنا۔ — ل / علی: پر تلا ہونا، کے لئے سخت کوشش کرنا، کی کاوش کرنا، کو تن دہی سے کرنا، — علی: کو کرنے کیلئے بڑی محنت اور کوشش کرنا، میں سرگرم ہونا۔ — فی: کو بنانا، کو کرنا، پر عمل کرنا، کو کام میں لانا، استعمال کرنا، پر اثر انداز ہونا۔ یُعْمَلُ به: یہ قانونی یا معقول ہے، موثر یا اثر آفرین ہے، نافذ (العمل) ہے، عمل ترتیبات: انتظامات یا تیاریاں کرنا، عمل اعمالَه: کے جیسے کام کرنا، کا سارویہ اختیار کرنا کی طرح پیش آنا۔ لابِـهِ يُعْمَلُ ولا عَلَيْهِ يُعَوَّلُ: کالعدم۔ عَمَّلَ ہ علی: کو کا یا پر حاکم مقرر کرنا، —: (زخم کا) خراب ہوجانا، ناسور بن جانا، (زخم میں) پیپ پڑجانا، عَامَلَ ہ ب: سے کے انداز میں سلوک کرنا، برتاؤ کرنا۔ — ہ: کے ساتھ تجارت کرنا، کاروبار کرنا۔ — ہ بالمثل: سے ویسا ہی سلوک یا برتاؤ کرنا، اَعْمَلَ ہ کو بنانا، چلانا، کو کرنا، استعمال کرنا، صرف کرنا۔ — ہ فی / ب کو کسی دوسری چیز کے بارے میں بڑے بے ڈھنگے پن سے مرمت کرنا۔ اَعْمَلَ الفكر: سوچنا، غور کرنا۔ اَعْمَلَ السيفَ في رقابهم: کا قتل عام کرانا۔ تَعَمَّلَ: سخت پریشانی سے دوچار ہونا، سخت محنت اور کوشش کرنا۔ تـعَامَلَ: ایک دوسرے سے تجارت کرنا، کاروبار کرنا، — مع: کے ساتھ کاروبار کرنا، تجارت کرنا۔ اِعْتَمَلَ: کام کرنا، سرگرم ہونا، استعمل ہ کوئی چیز لگانا، استعمال کرنا۔ — ہ: کو کام پر لگانا، کو ملازم رکھنا، — ہ علی: کو گدی پر بٹھانا، مسند نشین کرنا، کو کا سربراہ بنانا۔ استعمل معه وسائلَ القَسْوَة: اس نے اس کے خلاف شدید اقدامات کئے۔

عن ا۔ عَنْ: حرف جر ہے اور ذیل کے معانی دیتا ہے:۔

۱۔ مجاوزت: جیسے سر جَّل عن مكان فيه ظلم: ایسی جگہ سے چل دے جہاں ظلم ہوتا ہو۔

۲۔ بدل جیسے يوم لاتجزي نفس عن نفس شيئاً: وہ دن جس روز کوئی کسی کا بدلہ نہیں دے گا۔

۳۔ تعلیل: جیسے مافعل ذلك الاعن اضطرار: اس نے ایسا مجبوری کی وجہ سے کیا۔

۴۔ بعد: جیسے عن قليل ترى: تجھے تھوڑی دیر کے بعد معلوم ہوجائے گا۔

۵۔ استعلاء: جیسے احببتُ الاحسان إلى الفقراء عن كثرة الصّلاة: میں نے فقیروں کے ساتھ اچھا سلوک کرنے کو نماز کی کثرت پر ترجیح دی۔

۶۔ ب کی مرادفت: وما ينطق عن الهوى: وہ خواہش نفسانی سے نہیں کہتا۔

۲۔ عن: جانب کے معنی میں اسم اس وقت اس پر حرف جر داخل ہوتا ہے۔ جیسے جلس من عن يسار الخليفة: وہ خلیفہ کی بائیں سمت بیٹھا۔

عَنَّ: ا۔ عَنَّ ـِ عَنًّا و عَنَنًا و عُنُونًا لَهُ الشئُ: کے سامنے ظاہر ہونا، کے پاس جانا، اپنے آپ کو کے سامنے پیش کرنا۔ کہا جاتا ہے: لاافعله ما عَنَّ نجمٌ فی السماء: میں یہ کام نہیں کروں گا جب تک کوئی ستارہ آسمان میں ظاہر نہ ہوگا۔ — عَنَ الشئَ: سے اعراض کرنا۔ — فلانًا: کو گالی دینا۔ — اللجام: لگام میں ڈور لگانا۔ — الفرسَ گھوڑے کو لگام سے روکنا۔ عَنَّنَ اللجامَ: لگام میں دوڑ لگانا۔ عَانَّ مُعَانَّة و عِنَانًا ہٗ: کا آمنا سامنا کرنا، کی مخالفت کرنا۔ اَعَنَّ اللجامَ: لگام میں ڈور لگانا۔ — الفرسَ گھوڑے کو لگام سے روکنا۔ اِعْتَنَّ له الشئُ: کے سامنے ظاہر ہونا، العَان (فا): لمبی رسی، پھیلا ہوا بادل۔ العَانَّة: عان کا مونث، بادل۔ العَنَنُ: سامنے آنے والی شئے۔ العُنَّة جمع عُنَن: رسی، اونٹوں اور گھوڑوں کیلئے لکڑیوں کا باڑہ۔ العَنَان: بادل۔ عَنَانُ السماء: آسمان کا نظر آنے والا حصہ۔ افق عَنَانُ الدار: گھر کا کنارہ۔ العَنَانَة: بادل کا ایک ٹکڑا۔ العِنَان (مص) دکھائی دینے والی چیز۔ — جمع اعنّة و عُنُن لگام کی رسی کہا جاتا ہے: ذل عِنَانُهٗ وہ تابع ہوگیا۔ همايجريان فی عنان: دونوں فضیلت وغیرہ میں برابر ہیں۔ هو قصيرُ العِنان وہ بے خیر شخص ہے۔ رجُل طويلُ العِنان: شریف مرد۔ رجُل آبيُّ العنان: خوددار۔ اِمْتلأَ عِنانُهٗ: وہ اپنی کوشش کو پہنچ گیا، جرى الفرسُ عِنانًا: گھوڑے نے ایک چکر لگایا۔ كبا الفرسُ فی عِنانِه: گھوڑا اپنے چکر میں ٹھوکر کھا گیا۔ ارْخِ من عنانه لگام کو ڈھیل دیدو۔ شِركة العِنان دو آدمیوں کی کسی خاص مال میں شرکت، کہا جاتا ہے۔ عُنَانَاك ان تفعل كذا: تم زیادہ سے زیادہ یہ کرسکتے ہو۔ العَنَّان: بہت سبقت لیجانے والا۔ الأعْنان: درختوں کے اطراف، درختوں کی چوٹی۔ اعنانُ السماء: آسمان کے اطراف۔ افق۔ المِعَنّ م مِعَنَّه: ہر یا غیر متعلق باتوں میں دخل دینے والا، اچھا مقرر۔ المَعْنُون: مجنون، پاگل، دیوانہ۔

۲۔ عَنَّ ـُ عَنًّا وعَنَنًا و عُنُونًا و عَنَّنَ الكتابَ کتاب کا عنوان لکھنا۔ عَنَّيْتُ الكتاب بھی کہتے ہیں۔ ایک نون کو یاء سے بدل دیتے ہیں۔

۳۔ العُنُّ جمع عُنَن: ہانڈی رکھنے کا چولہا۔

۴۔ عَـنْعَنَ عَنْعَنَةً ہمزہ کو عین کی طرح پڑھنا۔ بنی تمیم میں عنعنة تھا چنانچہ وہ کہا کرتے تھے يعجبني عن تفعلَ كذا يعني يعجبني أن تفعل كذا۔ — الراوی: روایت کو عن فلان عن فلان کہہ کر بیان کرنا۔ عوامی زبان میں کہا جاتا ہے: عَنَّ المريضُ۔ یہاں عن بمعنی انَّ ہے۔ یعنی مریض کا کراہنا اور عنین یعنی انین (کراہنا) ہے۔

◯ عَن يمينه: کے دائیں (جانب، طرف) ہاتھ، علی ارتفاع الف قدم عن سطح البحر: سطح سمندر سے ایک ہزار فٹ بلند۔ عن طريقِ — : براہ، کے راستہ سے، کے ذریعے۔ اليك عَنّي: مجھ سے دور ہو۔ عن امره: کے حکم پر۔ کی ترغیب، تحریک یا انگیخت سے، کے کہنے پر۔ عن بصيرة: دانستہ، صورت حال سے پوری طرح آگاہ۔ عن حسن نيّة واقعی خلوص سے، نیک نیتی سے، خلوص سے، صدق دلانہ۔ عن حق: انصاف سے، جائز اور حق کے طور پر۔ عن خوف: خوف سے۔ عن علم، عن دراية: صحیح علم کی بنیاد پر، صورتحال سے کامل آگاہ ہوتے ہوئے۔ عن سرور: خوشی سے، بمسرت۔ عن قناعةٍ وجدانية: قطعی اندرونی یقین سے، عن قريب، عما قريب عن قليل و عما قليل: جلدی، ابھی، تھوڑی دیر میں، تھوڑی دیر بعد۔ عن وساطة فلان: کی مدد سے یومًا عن يوم نون بدن۔ قُتِلُوا عن اٰخرهم: ان کا آخری آدمی تک قتل کردیا گیا۔ مات عن ثمانينَ سنةً اسی سال کی عمر میں اس کی وفات ہوئی۔ مات عن تركة كبيرة: وہ بہت سی دولت چھوڑ کر مرا۔ عَنَّ ـِ عَنًّا و عنناً ل ا اپنے آپ کو کے سامنے پیش کرنا۔ کے دل میں صورت پذیر ہونا، ظہور میں آنا۔ (کسی رائے کا) آنا، کے سامنے آنا۔ عَنَّ له أن: خیال آیا کہ...... عُنّة: نامردی۔ عَنَان (اسم جنس واحد عنانة) بادل۔ عِنان جمع اَعِنَّة: باگ، لگام، لگام مع دہانہ۔ اَطْلَقَ له العنان کو کھلی چھٹی دینا، جرت الامور فی اَعِنَّتِهَا امور کا عام راستہ اختیار کرنا، پروگرام کے مطابق پایہ تکمیل کو پہنچنا۔ عنين نامرد۔

عنب ا۔ عَنَبَ الكَرْمُ انگور کی بیل میں انگوروں کا آنا۔ العِنَب (واحد عِنَبة) جمع اَعْنَاب انگور۔ عنب الثعلب: مکو۔ عنب الحيّة: طبی فوائد کا جنگلوں میں اگنے والا ایک پودا۔ عنبُ الدُّبّ ایک پودا جو کھالیں رنگنے اور طب میں استعمال ہوتا ہے۔

العِنَبِيَّة: انگور اور کشمش جیسا ایک پھل۔ (ن) ایک لذیذ پھل دار پودا۔ العُنّاب (واحد عُنّابة) عُنّاب۔ العَنّاب: انگور فروش۔

۲۔ العُنَّاب و الأعْنَب: بڑی ناک والا۔

۳۔ عَنْبَرَ الشَّيَّ: کو عنبر سے خوشبودار کرنا۔ العَنْبَر: ایک قسم کی خوشبو۔ زعفران — جمع عَنَابِر: غلہ کا گودام۔ (ح) ایک بڑی قسم کی مچھلی۔ ــــ عَنْبَرُ الشتاء و عَنْبَرَتُهُ: سردی کی شدت۔ العَنْبَرِيّ: عنبر سے معطر کی ہوئی شراب۔

○ عنبری: کبوتر کی ایک قسم، عنبری و نبیذ عنبری: عنبر سے معطر کی گئی شراب۔ عَنْبَر جمع عَنَابِر: گودام، ذخیرہ، مخزن۔ اسلحہ خانہ، ڈیپو، بڑی دکان، کارخانہ کا بڑا کمرہ، بحری جہاز کا گودام، (ہسپتال کا) وارڈ۔ بحری جہاز کے عملہ کے کوائر، بیرکیں۔

عنت ۱۔ عَنِتَ ـَ عَنَتًا: دشواری میں پڑنا، مصیبت میں پڑ کر ہلاک ہونا۔ عَنَّتَ هُ: پر سختی کرنا۔ ایسے کام پر مجبور کرنا جس کا کرنا مشکل ہو اور برداشت سے باہر ہو۔ — في الجبل: پہاڑ پر چڑھنا۔ اَعْنَتَ الراكبُ الدابَّةَ: جانور پر سختی سے اتنا بوجھ لادنا جو وہ اٹھا نہ سکے۔ ــــ الرجُلَ: کو ہلاکت میں ڈالنا، ایسے کاموں میں ڈالنا جن کو کرنا اس کے لئے مشکل ہو۔ تَعَنَّتَ هُ: کو تکلیف پہنچانا۔ کی مشقت کا خواہاں ہونا۔ — الرجُلَ وعليه في السؤال: سے پریشان کن خلط ملط سوال کرنا۔ العَنُوت: ٹیلہ جس پر چڑھنا دشوار ہو۔ المُتَعَنِّت: ضدی۔ منہ زور۔ ہٹ کا پکا۔ ہٹ دھرم۔ کہتے ہیں: ارضاءُ المُتَعَنِّتِ صعب: ضدی شخص کو راضی کرنا بہت مشکل ہے۔

۲۔ عَنِتَ ـَ عَنَتًا: گناہ کرنا۔ — الشيُّ: چیز کا خراب ہو جانا۔ — العظمُ: ہڈی کا درستی کے بعد ٹوٹ جانا صفت: عَنِت، عَنَّتَ الشيَ العظمَ المجبورَ: درست شدہ ہڈی کو توڑ دینا۔ اَعْنَتَ الجابرُ الكسيرَ: ہڈی جوڑنے والے کا ٹوٹی ہوئی ہڈی کی اچھی طرح دیکھ بھال نہ کر کے زیادہ خراب کر دینا۔

۳۔ عَنْتَرَ عَنْتَرَةً: لڑائی میں بہادری کرنا۔ ــ هُ بالرمح: کو نیزہ مارنا۔ — العُنْتَر: مکھی کا بھنبھنانا۔ العَنْتَر و العُنْتَر و العُنْتُر (واحد عَنْتَرة (ح)) مکھی، نیلی مکھی۔

○ عَنِتَ ـَ عَنَتًا: کے برے دن آنا، مصیبت میں پڑنا، سختی دیکھنا، گناہ کرنا، خصوصاً زنا کرنا۔ عَنَّتَ هُ: کو مشکل کام کرنے پر مجبور کرنا۔ اَعْنَتَ هُ: کو تکلیف پہنچانا، پریشان کرنا، پر سختی کرنا، سے سخت سلوک کرنا سے برابر تاؤ کرنا۔ تَعَنَّتَ هُ: کو پریشان کرنا، کو تکلیف پہنچانا، پر دباؤ ڈالنا، کو جان بوجھ کے چھیڑنا، کو سوالات کے ذریعے پریشان کرنے کا جویا ہونا۔ — مع: کے ساتھ جھگڑا کرنا۔ تَعَنُّت: ضد کرنا، ہٹ دھرمی کرنا، منہ زوری سے اصرار کرنا۔ عَنَت: سختی، مشکل، عسرت، مفلسی، ایذا، دکھ تکلیف، رنج والم، مصیبت، قہر، بپتا، نکبت، سخت غربت، پریشانی، دباؤ، مجبوری، جبر۔ اِعْنات: اذیت، پریشانی، چھیڑ چھاڑ، حیلہ بازی، دباؤ، جبر، مجبوری۔ تَعَنُّت: ضد، ہٹ دھرمی، منہ زوری، منہ زور جوش، اصرار۔ عَنْتَرَ: مردانگی کا مظاہرہ کرنا۔ عَنْتَر: عنتر مشہور فتوت کی داستان کا ہیرو۔ عَنْتَرِي: عنتر کی داستان کا عوامی قصہ گو۔ عَنْتَرِيّ جمع عَنَاتِر: انگیا، باڈی، چولی، سینہ بند۔ عَنْتَرِيَّة: عنتر، عنتر کی داستان۔ عنتر کے کارناموں کی کہانیوں کا سلسلہ۔

عنث: العَنْثَة و العُنْثَة و العِنَثَة جمع عِنَاث و العَنْثُوَة و العُنْثُوَة جمع العَنَاثِي: ایک مخصوص گھاس جبکہ وہ خشک اور سیاہ ہو جائے۔

عنج ۱۔ عَنَجَ ـِ عَنْجًا و عَنَّجَ الشيَ: کو کھینچنا۔ — الدلوَ: ڈول کو رسی سے باندھنا۔ العِنَاج جمع اَعْنِجَة و عُنُج: درد پشت، بڑے ڈول کے نیچے باندھی جانے والی رسی۔

۲۔ عَنْجَرَ عَنْجَرَةً: ہونٹوں سے سیٹی بجانا۔ العُنْجُورَة: شیشی کا غلاف۔

○ عُنْجُهِيَة: غرور، کبر، نخوت، خود بینی۔

عند ۱۔ عَنَدَ ـُ عُنُودًا عن اصحابه: سفر میں اپنے ساتھیوں سے الگ ہو جانا، کوئی دوسرا راستہ اختیار کرنا، یا ان سے پیچھے رہ جانا۔ ـــ ـُ وعَنِدَ ـَ وعَنُدَ ـُ عُنُودًا عن الطريق او القصد: راستہ یا ارادہ سے انحراف کرنا، تجاوز کرنا۔ — الرجُلُ: جان بوجھ کر حق کی مخالفت کرنا۔ صفت عَنِيد جمع عُنُد۔ — العِرْقُ: رگ سے لگاتار خون بہنا۔ عَانَدَ مُعَانَدَةً وعِنادًا هُ: سے علیحدہ ہونا، کی مخالفت کرنا۔ اَعْنَدَ فلانًا: کی مخالفت کرنا۔ ـــ العرقُ: رگ سے لگاتار خون بہنا۔ تَعَانَدَ القومُ: ایک دوسرے کی مخالفت کرنا۔ استعند الفرسُ: گھوڑے کا سرکشی کرنا، منہ زور ہونا۔ ــ هُ القيءُ: کو قئے کا گھیر لینا۔ العَانِد (فا) جمع عُنَّد و عَوَانِد: میانہ روی سے ہٹنے والا۔ دمٌ عَانِدٌ: ایک سمت بہنے والا خون۔ کہا جاتا ہے: طَعَنَهُ طعنًا عاندًا: کو دائیں بائیں نیزہ مارنا۔ العُنْد و العِنْد و العَنْد: جانب، کنارہ۔ العَنْد: جانب کنارہ۔ کہا جاتا ہے: هو يمشي وسطًا لا عَنْدًا: وہ بیچ میں چلتا ہے، کنارے پر نہیں چلتا۔ العِنَادِيّ: معروضی وجود افکار کے منکر فرقہ کا پیرو، مثالیت پسند۔ العِنادِيَّة او المِثالِيَّة: مثالیت تصوریت، (idealism)۔ حقیقت اشیاء کے منکرین کا مذہب جو کہتے ہیں کہ اشیاء نقش برآب کی طرح باطل اوہام اور تصورات ہیں۔ اور اس بات کے قائل ہیں کہ علم ومعرفت کا صدور تصوریت سے ہوتا ہے۔ العَنُود جمع عُنُد: میانہ روی سے ہٹنے والا۔ سحابةٌ عَنُود: موسلا دھار برسنے والا بادل۔ عَقَبَةٌ عَنُودٌ: دشوار گزار گھاٹی۔ رجُلٌ عَنُودٌ: وہ شخص جو تنہا اترے، کسی کے ساتھ نہ اترے۔

۲۔ عَانَدَ مُعَانَدَةً و عِنَادًا الشيَّ: کے ساتھ ساتھ رہنا۔ — الرجُلَ: کے جیسا کام کرنا۔ اِسْتَعْنَدَ فلانًا: کا قصد کرنا۔

۳۔ عِنْدَ: اسم مکان جیسے: وقفتُ عند الباب: میں دروازہ کے پاس کھڑا ہوا۔ اسم زمان جیسے: سافرتُ عند مغيب الشمس: میں نے سورج کے غروب کے وقت سفر کیا۔ مِن کے داخل ہونے سے مجرور ہو جاتا ہے، جیسے: اتيتُ من عنده: میں اس کے پاس سے آیا۔ عام لوگ کہتے ہیں: ذهبت إلى عنده: جو از روئے قواعد غلط ہے۔ صحیح ذهبت اليه ہے۔ جس کا معنی یہ ہے: میں اس کے پاس گیا۔ العِنْد: دل۔ معقول۔

۴۔ عَنْدَرَ المطرُ: سخت بارش ہونا۔

۵۔ عَنْدَلَ عَنْدَلَةً الهزارُ: بلبل کا چہچہانا۔ العَنْدَلِيب جمع عَنَادِل (ح) بلبل۔

۶۔ العَنْدَم: برازیلی لکڑی جو رنگنے میں استعمال کی جاتی ہے، سرخ رنگ رنگنے کا پودا یا معدنی چیز۔ اس لکڑی کو دم الاخوین یا بَقَّم کہتے ہیں۔

○ عَنَدَ ـُ عُنُودًا و عَنِدَ ـَ عَنَدًا عن: سے جدا ہونا، سے تجاوز کرنا، انحراف کرنا، ہٹنا، منحرف ہونا، — سرکشی سے مقابلہ کرنا، ضدی ہونا، سرکش ہونا، منہ زور ہونا۔ عَانَدَ: کا مقابلہ کرنا، کی مخالفت کرنا، (مستقل مزاجی سے)۔ استعند هُ: کے ساتھ لگا رہنا۔ عِنْدَ: کے پاس، کے نزدیک، کے ساتھ، کے وقت، کے قبضہ میں، پر، کی رائے میں۔ من عند: سے، کے گھر سے، سے دور۔ من عنده: جہاں تک اس کا تعلق ہے۔ اضاف شيئًا من عنده: اس نے اپنا کچھ بھی شامل کیا۔ عِنْدَها: اس لحہ۔ ان الفاظ کے ساتھ۔ على عندي: میرے مقابل، میرے خلاف۔ عند البيت: گھر کے نزدیک، گھر میں۔ عند التحقيق: سچی بات تو یہ ہے کہ درحقیقت، لگی لپٹی رکھے بغیر۔

(to be exact, strictly speaking)۔ عندطلوع الشمس: سورج نکلنے پر، عندی دینار واحد: میرے پاس صرف ایک دینار ہے۔ عند ذلک: تب، پھر، اس کے بعد، اس لئے، چنانچہ، فوراً ہی، اس لمحے، ملوك الارض عند الله تراب: اللہ تعالیٰ کے مقابلہ میں زمینی بادشاہ محض مٹی ہیں۔ عِندی: میری رائے میں، جیسا کہ میں سمجھتا ہوں۔ ما عندك: تمہارا کیا خیال ہے؟ تمہاری کیا رائے ہے؟ لم یکن عندر أیهم: وہ وہ نہ تھا جس کی انہیں توقع تھی۔ کان عند حُسن ظنه: کی بلند توقعات پر پورا اترنا۔ کان عند حسن الظن به: کے متعلق اچھی رائے رکھنا۔ کان عند نُصحِهِ: کے مشورہ پر چلنا۔ عندما: جیسے ہی، جب بھی، جب من عِندیاتِهِ: اس کے اپنے ذہن سے نکلا ہوا، اس کی اپنی دماغی اختراع، خود آپ سے، آپ ہی آپ، ازخود، خود بخود، آپ ہی، آپ سے آپ۔ عِندئِذٍ: تب اس وقت، اس لمحے، کے ساتھ، اس ذریعہ سے۔ عنید جمع عُند (ل: کا سختی سے مقابلہ کرنے والا)، ضدی، ہٹ دھرم، ہٹ کا پکا، خودسر، سرکش، خودرائے، اپنی رائے سے نہ ہٹنے والا، اپنی بات پوری کئے بغیر نہ چھوڑنے والا، ثابت قدم، مستقل مزاج، ہٹیلا۔ عِناد: مقابلہ، مقاومت، مخالفت، ضد، ہٹ دھرمی، خودسری، سرکشی، ثابت قدمی، مستقل مزاجی، خودداری۔ معاندہ: مقابلہ، مقاومت، مخالفت، ضد، ہٹ دھرمی، خودسری، سرکشی، خودداری، اپنی رائے پر اڑا رہنا۔ مُعانِد (ل: کا سختی سے مقابلہ کرنے والا) ضدی، ہٹ دھرم، خودرائے، اپنی رائے پر اڑنے والا۔ عندلة: بلبل کی چہچہاہٹ، گیت۔ عَندمی: گہرا سرخ۔

عنز: ۱۔ عَنَزَ ـُ عَنْزًا هُ: کو نیزہ مارنا۔ العَنَزَة جمع عَنَز و عَنَزات: ڈنڈا جس کے نیچے پھل لگا ہوا ہو۔ عَنَزَة الفأس: کلہاڑی کی دھار۔ العَنوز و العَنز: مصیبت میں مبتلا۔

۲۔ عَنَزَ ـِ عَنْزًا و اِعْتَنَزَ و اِسْتَعْنَزَ عنه: سے علیحدہ ہونا ایک گوشے میں اترنا۔ اعنز الشیءَ: کو جھکانا۔ تعَنَّزَ: لوگوں سے علیحدہ ہو جانا۔

۳۔ العَنز جمع عِناز و اَعْنُز و عُنوز (ح): بکری۔ (ح): مادہ چکور، مادہ شکرا، ہرنی، مادہ گدھ۔ العَنزة (ح): بکری۔

۴۔ العَنزُ وقَةُ عند العامة: ہنڈولا۔ اس کے اسم سے فعل بنا کر کہتے ہیں: عَنزقه: اس نے اسے جھلایا تعنزق وہ جھولا۔

عنس: ۱۔ عَنَسَ ـِ عَنْسًا العودَ: لکڑی کو جھکانا، موڑنا۔ اَعْنَسَ الشیءَ: کو متغیر کرنا، کہا جاتا ہے۔ فلانٌ لم تَعْنُسْ او لم تعْنِس السنُّ وجهَه: کبرسنی نے فلاں کے چہرہ کو متغیر نہیں کیا۔ الشیبُ وجهَهُ: بڑھاپے کا چہرے کو بدل دینا۔

۲۔ عَنَسَ ـُ عُنُوسًا و عِناسًا الجاریةُ: لڑکی کا بالغ ہونے کے بعد دیر تک اپنے گھر والوں کے پاس بے شادی کئے رہنا۔ صفت عانِس جمع عَوانِس و عُنَّس و عُنَّس و عُنُوس ـ الرجلُ: مرد کا بڑی عمر تک بغیر شادی کے رہنا۔ صفت عانِس۔ عَنِسَ ـَ عُنُوسًا و عِناسًا الجاریةُ: لڑکی کا بالغ ہونے کے بعد دیر تک بغیر شادی کے رہنا۔ عَنَّسَ ت الجاریةُ: لڑکی کا بالغ ہونے کے بعد بغیر شادی کے رہنا۔ ـ الجاریةَ اَهْلُها: لڑکی کے گھر والوں کا اسے شادی سے روکے رکھنا۔ صفت: مُعَنَّسَة جمع مُعَنَّسات و مَعَانِس۔ عُنِّسَ و أَعْنَسَ ت الجاریةُ بمعنی عَنَسَتْ۔

۳۔ عَنِسَ ـَ عَنَسًا: ہر وقت آئینہ دیکھتے رہنا۔ العِناس جمع عُنُس: آئینہ۔

۴۔ العَنْس جمع عِناس و عُنُوس (ح): عقاب، طاقتور اونٹنی۔

◌ عانس: جمع عَوانِس: نا کتخدا عورت، بوڑھی دوشیزہ۔

عنش: عَنَشَ ـُ عَنْشًا العودَ: لکڑی کو جھکانا، موڑنا۔ ـ الرجُلَ: کو پریشان کرنا، غضبناک کرنا۔ عانَشَ مُعانَشَةً و عِناشًا هُ: لڑائی میں ایک دوسرے سے لپٹنا، مفاخرت کرنا۔ تعَنَّشَ المالَ: ہر طریقے سے مال جمع کرنا۔ تعانشا: ایک دوسرے سے گلے ملنا۔ اِعْتَنَشَ هُ: لڑائی میں ایک دوسرے سے لپٹ جانا، پر ظلم کرنا۔ الاَعْنَش: جس کی چھ انگلیاں ہوں، چھے انگلیا۔

عنص: ۱۔ العُنْصُر و العُنْصَر جمع عَناصِر: اصل، جڑ، کہا جاتا ہے۔ انه لکریم العُنْصَر: وہ شریف الاصل ہے۔ حسب، ہمت، ضرورت، مصیبت، ہیولے، مادہ، جسم بسیط۔ العُنْصُرُ الکهربائی (ف): برقی عنصر، جو برقی رو پیدا کرنے میں کیمیائی عمل سے کام لیتا ہے اور مثال کے طور پر ٹارچ میں استعمال ہوتا ہے۔ قدماء کے نزدیک عنصر چار تھے: آگ، پانی، ہوا، مٹی انہیں استقسات، مواد اور ارکان بھی کہا جاتا ہے۔ عُنْصُری: عنصر کا، عنصر سے متعلق، جسم عنصری: بسیط۔ العُنْصُرِیَّة: نسلی عصبیت، نسلی برتری کا احساس (racism)۔ عید العُنْصرة: شاگردوں میں روح القدس کے حلول کی یادگار کی عید جو عید الفصح کے پچاس دن بعد منائی جاتی ہے۔ (عند الیهود) بطور سینا پر نزول احکام شریعت کی یاد میں منائی جانے والی عید۔ یہ لفظ عبرانی ہے۔ اور اس کا معنی اجتماع یا محفل ہے۔

۲۔ العُنْصُل (ن): جنگلی پیاز۔ جس کو بصل الفار بھی کہتے ہیں۔

۳۔ العُنْصُوَة و العِنْصُوَة و العُنْصُوَة و العِنصِیَة و العِنْصاة جمع عَناصٍ: تھوڑے سے متفرق بال یا گھاس وغیرہ۔

◌ عُنْصُر جمع عَناصِر: اصل، نسل، سامان، قسم، نسلی عنصر، عنصر (element)۔ جزو ترکیب، مشتمل حصہ (Component)، جزو ترکیبی (ingredient)۔ عُنصری: نسلی، عنصری و عناصر (عناصر کا یا عناصر کے متعلق)۔ التباغض العُنصری یا الاحقاد العُنصریة: نسلی تنفر یا نفرت۔ المسألة العنصریة: مسئلہ قومیت، نسلی اقلیات کا مسئلہ۔ عُنصریة: نسل، قومیت، نسلی تصوری۔ العَنْصَرة و عید العنصرة: سفید اتوار والا ہفتہ، ایسٹر کے بعد کا ساتواں اتوار سفید اتوار۔ عُنصُل: سمندری پیاز۔ عَنْعَنات: روایات۔ مُعَنْعَن: ارسال کردہ۔

عنظ: ۱۔ العُنْظُب و العُنْظُبان و العُنْظُوب م عُنْظُوبة (ح): ایک قسم کی ٹڈی۔

۲۔ عَنْظی به: سے ٹھٹھا کرنا، کو بری بات سنانا، گالی دینا۔ العُنْظُوان: فحش بکنے والا۔ (ن): ایک قسم کی کھٹی گھاس۔ العُنظُوانة جمع عُنظُوانات (عُنظُوان کا واحد)۔ (ح) مادہ ٹڈی۔ العِنظِیان: فحش بکنے والا۔

عنف: ۱۔ عَنُفَ ـُ عُنفًا و عَنافَةً بالرجل و علیه: پر سختی کرنا، صفت عنیف جمع عُنُف۔ عَنَّفَهُ: سے سخت سلوک کرنا یا برتاؤ کرنا۔ کو سختی سے جھڑکنا، پر عتاب کرنا۔ اَعْنَفَ الامرَ: کو سختی سے لینا۔ ـ هُ: سے سخت برتاؤ کرنا، سختی سے پیش آنا۔ اِعْتَنَفَ الامرَ: کو سختی سے لینا۔ العُنف و العَنف و العِنف: سختی، سنگدلی۔ الاَعْنَف: سختی سے پیش آنیوالا۔ عُنفُوانُ الشباب و عُنفُوَّة: ابتدائے جوانی، آغاز جوانی۔ عنفوان الخمر: شراب کی حدت۔ الجنسُ العَنیف: مردوں سے کنایہ۔ اس کے مقابل الجنس اللطیف ہے۔ جو عورتوں سے کنایہ ہے۔ المَعْنَفَة: درشتی کا سبب۔

۲۔ اِعْتَنَفَ الشیءَ: کو شروع کرنا۔ العُنفة و العُنُفة: ابتداء، شروع۔ اعتنف المجلسَ: مجلس سے چلا جانا۔

۴۔ تَعَنْفَصَ: ڈینگیں مارنا، شیخی بگاڑنا۔ (عام لوگ عَنْفَص کہتے ہیں)۔ صفت مُعَنْفِص۔

۵۔ العَنْفَقَة جمع عَنَافِق: داڑھی بچہ (تھوڑی اور نچلے ہونٹ کے درمیان کے تھوڑے سے بال)۔

عَنَفَ ہ/ علی/ ب: سے سختی، درشتی کا یا سخت سلوک یا برتاؤ کرنا۔ سے ناشائستہ سلوک یا برتاؤ کرنا۔ ـــ ہ/ ب: کو سرکاری طور پر سرزنش کرنا، کو ڈانٹنا، ڈانٹ ڈپٹ کرنا، جھاڑ جھپاڑ کرنا، کو سخت ملامت کرنا، کی سخت مذمت کرنا، کو جھڑکنا، برا بھلا کہنا، سخت سست کہنا۔ اَعْنَفَ ہ: سے سختی سے پیش آنا، سے سخت سلوک کرنا، سے سخت برتاؤ کرنا، سے ناشائستہ سلوک یا برتاؤ کرنا۔ عُنف و عُنُف: سخت گیری، شدت، سختی، بدسلوکی، برا برتاؤ، اکھڑپن، کرختی، تشدد، جوش، تندہی، تلخی، طاقت کا استعمال۔ عنیف: سخت گیر، شدید، سخت، ناشائستہ، دنگے والا، کرخت، تشدد آمیز، تلخ، مار پیٹ پر اتر آنے والا، سخت محنتی، جفاکش، محنت طلب، جانفشانی کا، مشکل، سخت گیر۔ عُنْفُوان: قوت، طاقت، کس بل، دم خم، جان، بہترین حصہ۔ فی عنفوان شبابه: عالم شباب میں اَعْنَف: زیادہ سخت، زیادہ شدید، سخت تر، تندتر۔ تعنیف: سخت ملامت، زجر و توبیخ، سرکاری سرزنش، ڈانٹ ڈپٹ، جھاڑ جھپاڑ۔

عنق: ا۔ عَنِقَ ـَ عَنَقًا: لمبی گردن والا ہونا۔ صفت اَعْنَق۔ عَنَّقَهُ: کو گردن سے پکڑنا۔ ـــ طَلْعُ النخل: کھجور کا شگوفہ لمبا ہونا۔ ـــ علیه: چلنا اور کو گردن اٹھا کر دیکھنا۔ عَانَقَ مُعَانَقَةً ہ: کو گلے لگانا۔ اَعْنَقَ الکلبَ: کتے کو پٹہ ڈالنا۔ ـــ الزرعُ: کھیتی کا اونچا ہونا، خوشہ نکالنا۔ تَعَنَّقَ الیربوعُ: جنگلی چوہے کا بل میں گھسنا۔ تَعَانَقَ الرجلان: ایک دوسرے سے گلے ملنا۔ اِعْتَنَقَ الشیَٔ: کو سختی سے پکڑنا، کے ساتھ رہنا۔ الرجلانِ: لڑائی وغیرہ میں ایک دوسرے کی گلے کو پکڑنا۔ العُنْق جمع اَعْنَاق (ع ا) گردن، گلا، (مذکر اور کبھی مونث)۔ العُنُق جمع اَعْنَاق: گلا (مذکر اور کبھی مونث) کہا جاتا ہے۔ کان ذلک علی عُنُقِ الدهر: یہ زمانہ قدیم سے تھا۔ لَهُ عَنَقٌ فی الخیر: اس کے لئے پہلے ہی نیکی میں سبقت ہے۔ هُمْ عُنُقٌ الیک: وہ تیری طرف مائل ہو کر سن رہے ہیں یا انتظار کر رہے ہیں۔ ـــ من النبات: ڈنٹھل، ڈنڈی۔ عُنُقُ کل شیٔ: ہر چیز کا پہلا حصہ۔ کہا جاتا ہے۔ مات فلانٌ فی عُنُقِ الصیف: فلاں موسم گرما کے ابتدائی حصہ میں مر گیا۔ قد اخذ بعُنُقِ الستین: وہ ساٹھ سال کے لگ بھگ پہنچ گیا۔ العُنُق: رئیس لوگ۔ العانقاء: جنگلی چوہے کا بل۔ العِنَاقِیَّة (ن): ایک پودا۔ الأَعْنَق: لمبی گردن والا۔ العَنْقَاء جمع عُنْق: لمبی گردن والی۔ ٹیلہ کی چوٹی۔ هضبةٌ عَنْقَاء: بلند اور لمبا ٹیلہ یا پہاڑی۔ العُنَیق: چھوٹی گردن، چھوٹی ٹہنی، شاخ جس پر پھول ہو۔ العَنِیق: گردن، بغل گیر ہونے والا۔ المِعْنَاق جمع مَعَانِیق: عمدہ گردن والا گھوڑا۔ المُعْنِق جمع مَعَانِیق: سخت اور اونچی زمین۔ رَجُلٌ مُعْنِق: لمبی گردن والا آدمی۔ المِعْنَقَة: پٹہ، ہار۔

۲۔ عَانَقَ مُعَانَقَةً وعِنَاقًا ت الابلُ: اونٹوں کا تیز چلنا۔ اَعْنَقَ ت الدابَّةُ: جانور کا چوڑے قدم ڈال کر تیز چلنا۔ ـــ النجمُ: ستارہ کا غروب ہونا۔ ـــ ت البلادُ: ملک کا دور ہونا۔ العَنَق: جانور کی تیز چال۔ المُعْنِق جمع مَعَانِیق: تیز دوڑنے والا۔ المِعْنَاق جمع مَعَانِیق: عمدہ گردن والا گھوڑا۔

۳۔ اَعْنَقَ ت الریحُ: ہوا کا مٹی اڑانا۔

۴۔ العُنُق: جماعت۔ العَنَاق: سختی و محرومی، مصیبت۔ ـــ جمع اَعْنُق و عُنُوق (ح): بکری کی میمنی جو سال بھر کی نہ ہوئی ہو۔ عَنَاقُ الارض: (ح): (بلی کی قسم کا ایک شکاری جانور)، سیاہ گوش، بن بلاؤ۔ العَنَاقَة: سختی و محرومی۔ العَنْقَاء: مصیبت۔ عَنْقَاءُ مُغْرِب والعنقاء المُغْرِبُ والمُغْرِبَةُ: ایک فرضی پرندہ۔ حلّقت به فی الجو عنقاءُ مُغْرِبٍ: وہ ہلاک ہو گیا، کالعدم ہو گیا۔

۵۔ عَنْقَشَ بالشیٔ: سے چمٹنا۔ تَعَنْقَشَ به: کے گرد لپٹنا، سخت ہونا۔

عَنَّقَ ہ: کو گردن سے پکڑنا، کو گریبان یا پٹہ سے پکڑنا، کے گریبان پر ہاتھ ڈالنا، کو سختی سے پکڑنا۔ عَانَقَ ہ: سے گلے ملنا، کو گلے لگانا، کو آغوش لینا، سے ہم آغوش ہونا، کو پیار سے گلے لگانا، کا ہم صحبت ہونا کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا، اپنے آپ کو سے منسلک کرنا۔ تَعَانَقَ: ایک دوسرے سے گلے ملنا۔ اِعْتَنَقَ ہ: کو گلے لگانا سے ہم آغوش ہونا۔ ـــ ہ: (عقیدہ، مذہب وغیرہ) کو اپنانا، قبول کرنا، اختیار کرنا، (یا مذہب) قبول کرنا، (نئے مذہب) میں آنا۔ ـــ ہ: کی طرف توجہ کرنا۔ اعتنق: ایک دوسرے سے گلے ملنا۔ عِنَاق: معانقہ، گلے ملنا۔ معانقه: گلے ملنا۔ عُنْقُود جمع عَنَاقِید: گچھا، انگور کا گچھا۔

عنك: ا۔ عَنَكَ ـُ عُنْكًا و عُنُوكًا الرملُ: ریت کا ڈھیر ہو کر بلند ہونا اور اس میں راستہ نہ ہونا صفت عَنِیك جمع عُنُك۔ ـــ البابَ: دروازہ بند کرنا۔ الرَّجُلُ: زمین میں سفر کرنا۔ عَنَّكَ ہ: کو ملامت کرنا اور مشقت میں ڈالنا۔ اَعْنَكَ الرجُلُ: ریت کے تودہ میں جا پڑنا۔ ـــ البابَ: دروازہ بند کرنا۔ تَعَنَّكَ الرجلُ: ریت کا ڈھیر ہو کر بلند ہونا۔ اِعْتَنَكَ البعیرُ: اونٹ کا ریت میں گر کر پھنس جانا اور نکل نہ سکنا۔

۲۔ عَنَكَ ـُ عُنُكًا و عُنُوّ کا الفرسُ: گھوڑے کا حملہ کرنا۔

۳۔ العَنْکَبُوت جمع عَنَاکِب و عَنْکَبُوتَات (ح): مکڑی۔ العَنکب جمع عَناکب و عَنَاکِیب (ح): نر مکڑی۔ العَنْکَبَة والعَنْکَبَاة والعَکنباة جمع عَنَاکِب وعَنَاکِیب (ح): مادہ مکڑی۔ العَنْکَبُوتِیَات (ح): مکڑیوں اور بچھوؤں وغیرہ پر مشتمل گروہ۔ بیت (نسیج) العنکبوت: مکڑی کا جالا۔

عنم: عَنَّمَ البنانَ: پوروں کو عنم سے رنگنا، خضاب لگانا۔ اَعْنَمَ تِ الماشیةُ: جانوروں کا عنم گھاس چرنا۔ العَنَم (واحد عَنَمة) (ن): ایک درخت جس کا پھل سرخ ہوتا ہے جس کے ساتھ رنگے ہوئے پوروں کو تشبیہ دیتے ہیں۔ انگور کی بیل کے دھاگے جو ٹٹی کی لکڑیوں سے لپٹ جاتے ہیں۔ العَنَمِیّ: سرخی جھلکتا خوبصورت چہرہ والا۔ العَنَمَة: انسان کے ہونٹ کی پھنس۔

عنا: ا۔ عَنَا ـُ عَنَاءً وعُنُوًّا له: کے آگے جھکنا، کا فرماں بردار ہونا، صفت عَانٍ و عَنِیّ م عَانِیَة و عَنِیَّة۔ ـــ عَنْوَةً: چیز کو زبردستی لے لینا، صلح سے لینا۔ ـــ و عَنِیَ ـَ عَنًا فی القوم: کا قیدی ہو جانا۔ صفت عانٍ جمع عُنَاة م عَانِیَة و عَانِیات و عَوَانٍ عَنّی۔ تَعْنِیَةً الرجُلَ: کو قید کرنا۔ اَعْنَی اِعْنَاءً الرَّجُلَ: کو ذلیل اور فرمانبردار کرنا۔

۲۔ عَنَا ـُ عَنَاءً و عُنُوًّا ہ الامرُ: کو غم میں ڈالنا۔ ـــ الامرُ علیه: پر دشوار ہونا۔ ـــ ت الامورُ بفلان: پر نازل ہونا۔

۳۔ عَنَا ـُ عَنَاءً و عُنُوًّا الشیَٔ: کو ظاہر کرنا۔ ـــ ت الارضُ بالنبات: زمین کا سبزی اگانا، کہا جاتا ہے۔ لم تَعْنُ بلادُنا بشیٔ: ہمارے ملک میں کچھ نہیں اگتا۔ اعنی اِعْنَاءً ت الارضُ النباتَ: زمین کا سبزہ اگانا۔

۴۔ عَنَا ـُ عُنُوًّا الکتابَ: کتاب (خط وغیرہ) کا عنوان لکھنا، خط پر پتہ لکھنا۔

۵۔ العَانِی: بہتا ہوا پانی یا خون۔ العِنْو و العَنَا جمع اَعْنَاء: کنارہ، پہلو، گوشہ، کہا جاتا ہے: جاءنا اعناءٌ من الناس: ہمارے پاس مختلف قبائل کے لوگ آئے۔

۶۔ عَنْوَنَ عَنْوَنَةً الکتابَ: کتاب کا عنوان لکھنا، دیباچہ

لکھنا۔ عُنْوَانُ الکتاب و عِنوانُهُ و عُنیانُه وعِنیانُهُ: کتاب کا دیباچہ۔ عنوان کل شیٔ: جس کے ظاہر سے باطن کا حال معلوم ہو۔ کہتے ہیں: الظّاهِرُ عنوانُ الباطل: ظاہر باطن کا آئینہ ہوتا ہے۔ عنوانُ الرسالة فی اصطلاح الکتّاب: خط کی پشت یا لفافہ پر اس شخص کا نام و پتہ جسے وہ لکھا گیا ہو۔

عنا ـُ عُنُوًّا ل: کے سامنے عاجز ہونا، کا فرمانبردار ہونا، تابع فرمان ہونا، کا حکم ماننا۔ ـُ عَنْوَةً ہ کو زبردستی لے لینا، چھین لینا۔ ـ ہ: کے ذہن پر ہونا، کو پریشان کرنا، بے چین کرنا، تشویش میں ڈالنا، کو سوچ میں غرق کرنا، کے لئے اہم ہونا، پر اثر انداز ہونا۔ عُنْوة: طاقت، زبردستی، تشدد۔ عَنْوَةً: زبردستی، تشدد سے۔ عان: فرمانبردار، تابع مطیع، قیدی، مصیبت میں مبتلا۔ عَنْوَنَ ہ: پر پتہ لکھنا، پر عنوان لگانا۔ عُنْوانًا ل/علی: کی نشانی کے طور پر۔

عنی ۱- عَنَی ـِ عَنِیَّاتِ الارضُ بالنبات: زمین کا سبزہ اگانا۔

۲- عَنَی ـِ عَنْیًا و عِنایَةً بماقاله کذا: سے (کوئی) مراد لینا۔ تَعَنَّی تَعَنِّیًا فی الامر: میں میانہ روی اختیار کرنا۔ المَعْنَی جمع مَعَانٍ: معنی، مراد مقصود۔ معنی الکلمة: کلمہ کا مدلول، معنی، مطلب، مفہوم، معنی الکلام: کلام کا مضمون۔ المَعَانِی: انسان کی محمودہ صفات۔ کہا جاتا ہے: فلان حسنُ المعانی: فلاں شخص صفات حسنہ کا مالک ہے۔ المُعَنَّی عند الزجّالین: گویوں کے منظوم کلام کی ایک قسم جس میں قافیہ کا سہارا لیا جاتا ہے۔ اور زبان کی درستی اور شعر کے وزن کا کوئی اہتمام نہیں کیا جاتا۔ المَعْنَوِیّ: معنی سے منسوب۔ مَعْنِیُّ الکلام و مَعْناتُهُ و مَعْنِیَّتُهُ: کلام کا معنی۔

۳- عَنَی ـِ عَنْیًا الامرُ لفلان: کو پیش آنا۔ ـ عَنایَةً و عِنایَةً و عُنِیًّا الامرُ فلانًا: کو مشغول کرنا، فکرمند کرنا۔ ـ عِنایَةَ اللّٰهُ به: اللہ کا کسی کی حفاظت کرنا۔ عُنِیَ عِنایَةً و عُنِیًّا بالامر: میں مشغول ہونا، فکرمند ہونا، کی وجہ سے مشقت برداشت کرنا، صفت عانٍ و عَنٍ۔ عَنِیَ ـَ عَناءً: تھکنا۔ ـ عَنِیَ بالامر: کے بارے میں پریشان ہونا، میں مشغول ہونا، کی نگہداشت کرنا صفت: عانٍ و عَنٍ۔ عَنَّی تَعْنِیَةً واَعْنَی واِعناءً ا الرجلُ: کو تکلیف پہنچانا، کو دشوار بات کی تکلیف دینا۔ عانَی مُعاناةً ت الهمومُ فلانًا: کو تفکرات کا پیش آنا۔ ـ الشیٔ: کی تکلیف برداشت کرنا۔ ـ الرجلُ مالَهُ: مال کی حفاظت کرنا۔

ـ ہ: کی مدارات کرنا۔ تَعَنَّی تَعَنِّیًا: تھکنا، نڈھال ہونا۔ ـ الامرَ: کو برداشت کرنا۔ ـ ت الحُمّی فلانًا: کو بار بار بخار آنا۔ اِعْتَنَی اِعْتِناءً الامرُ: واقع ہونا۔ ـ بالامر: کا اہتمام کرنا، کی پرواہ کرنا۔ العَنِی م عَنِیَة: اہتمام کرنے والا۔ العَنایَة و العِنایَة: اہتمام۔ العَنْیَة و العَناءُ و العَنا: تھکن، کہا جاتا ہے: هو به اَعْنَی: وہ اس کا زیادہ اہتمام کرنے والا ہے۔ المُعَنَّی: جسے دشوار کام کرنے کیلئے کہا گیا ہو۔

۴- عَنَی ـِ عَنْیًا فیه الأکلُ فیه: میں کھانا مفید ہونا، خوشگوار اثر ڈالنا۔ عَنِیَ ـَ عَنِیَ الاکل فیه: بمعنی بالا۔

۵- عَنَّی تَعْنِیَةً و اَعْنَی اِعْناءً الکتابَ: کتاب کا دیباچہ لکھنا، کہا جاتا ہے: ما اَعْنَی شیئًا: اس نے کسی شے کو فائدہ نہیں پہنچایا۔ العُنْیان: عنوان۔

عَنَی ـِ عِنایَةً ہ: کے ذہن پر ہونا، کو بے چین کرنا، پریشان کرنا، کو سوچ میں غرق کرنا، کے لئے اہم ہونا، پر اثر انداز ہونا، سے دلچسپی لینا۔

عَنَی ـَ عَنْیًا ہ کو ذہن میں رکھنا۔ ـ ہ ب: سے کا مطلب ہونا، کے معنی ہونا۔ یَعْنِی یا اعنی: یعنی۔ عُنِیَ عِنایَةً ب: کے بارے میں پریشان ہونا، متفکر ہونا، میں دلچسپی لینا، کی نگہداشت کرنا، دیکھ بھال کرنا، کا خیال رکھنا۔ عَنَّی ہ: کو سخت اذیت دینا، کو سخت کوفت پہنچانا، کو تنگ کرنا، دق کرنا، کو روحانی اذیت پہنچانا، ذہنی کوفت پہنچانا، کو مغموم کرنا، کو رنج، تکلیف یا مصیبت پہنچانا، کو پریشان کرنا، زچ کرنا۔ عانَی ہ: میں مشغول ہونا، میں سخت کوشش کرنا، پر کوشش صرف کرنا۔ ـ أن: دیکھنا کہیں، خیال رکھنا کہ مبادا، کوشش کرنا کہ، ذہن میں رکھنا کہ، یقین کرنا کہ۔ ـ ہ کو برداشت کرنا، کی مشکلات میں سے گزرنا۔ کی کڑیاں جھیلنا، کو مول لینا، اٹھانا، بھگتنا، کاٹنا، جھیلنا، بھوگنا، سہنا، برداشت کرنا، میں مبتلا ہونا۔ تَعَنَّی: محنت کرنا، مشقت کرنا، جان مارنا، جدوجہد کرنا، چاکری کرنا۔ اِعْتَنَی ب: کے بارے میں متردد ہونا، کا خواہاں ہونا، پر دل سے آمادہ ہونا، کا بڑا خیال رکھنا، کیلئے جان کھپانا، بڑی محنت کرنا، کے متعلق پریشان ہونا، کے لئے تشویش یا پریشانی محسوس کرنا، کی نگہداشت کرنا، کا خیال رکھنا، کے لئے کوشاں ہونا، کا سوچنا، کے لئے تیار رہنا، کا اہتمام کرنا، کی دیکھ بھال کرنا، کی نگرانی کرنا، کا خیال رکھنا، کیلئے توجہ مخصوص کرنا، پر توجہ کرنا، کی تیمارداری کرنا۔ عِنایَة: پریشانی، تشویش، قدرت یا رحمت الٰہی، فضل خدا، احتیاط۔ ـ ب: کا اہتمام، کے لئے تیاری، میں محنت، کی طرف توجہ، میں دلچسپی۔ العنایة الالهیه: اللہ تعالیٰ کی رحمت، فضل۔ عِنایة طبیه: طبی دیکھ بھال۔ اسم معنی: ذہنی اسم Abstract noun۔ علم المعانی: بلاغت، معانی، بیان۔ (Rhetoric) ذو معنی: معنی خیز، بکل معنی الکلمة: لفظ کے مکمل مفہوم میں۔ لا معنی له: بے معنی، بیہودہ، بکواس، وما فی معناه: اور ایسی ہی باتیں، وغیرہ وغیرہ۔ نظرات کلها معان: پر معنی نظریں۔ مَعْنَوِی: کسی لفظ یا عبارت کے مفہوم یا اہمیت کے متعلق (لفظی کے مقابل)۔ معنی سے متعلق، مثالی، مجرد، ذہنی، روحانی (بمقابل مادی)۔ شخص معنوی: مصنوعی، روحانی، یا فقہی شخص۔ معنویات: مثالی غیر مادی اشیاء (فوج کا) حوصلہ، جوش و ولولہ۔ مُعاناة: کوشش، کوششیں۔ تَعَنٍّ: محنت، مشقت، چاکری۔ اِعتناء ب: کے لئے اہتمام، کے لئے تشویش، پر توجہ کو اصلی حالت میں یا چالو رکھنا، کی پرورش، کی ترقی کی نگہداشت، کا خیال، کی دیکھ بھال، پر توجہ، میں دلچسپی۔ عان: بخت بری حالت میں، سخت غم زدہ، مصیبت زدہ، مشکل میں پھنسا ہوا۔ مَعْنِیّ ب: میں دلچسپی لینے والا۔

عهد ۱- عَهِدَ ـَ عَهْدًا الامرَ: کو پہچاننا۔ ـ الشیٔ: کی حفاظت کرنا، کی دیکھ بھال کرتے رہنا۔ ـ اللّٰهَ: اللہ تعالیٰ کی توحید بیان کرنا۔ ـ فلانٌ وعدَهُ: وعدہ کی حفاظت کرنا اور پورا کرنا۔ ـ إلی فلان: کو وصیت کرنا سے شرط لگانا۔ ـ الیه فی کذا: کے بارے میں کو وصیت کرنا اور ذمہ دار بنانا۔ عاهَدَهُ: سے معاہدہ کرنا، کو حلیف بنانا۔ اَعْهَدَ فلانًا من کذا: کو کا امین بنانا، کو سے بری کرنا، کی سے کفالت کرنا۔ اعهدُك من هذا الامر: میں اس معاملہ میں تمہارا ذمہ دار ہوں۔ تَعَهَّدَ و اِعْتَهَدَ الشیٔ: کی حفاظت کرنا، دیکھ بھال کرنا۔ کے بارے میں تجدید عہد کرنا۔ ـ املاکَهُ: اپنے املاک کی حفاظت و اصلاح کرنا۔ تَعاهَدَ القومُ: ایک دوسرے سے معاہدہ کرنا۔ الشیٔ: کی حفاظت کرنا۔ ـ املاکَهُ: اپنے املاک کی حفاظت اور اصلاح کرنا۔ اِسْتَعْهَدَ فلانًا من صاحبه: سے عہد لینا۔ ـ فلانًا من نفسه: کو اپنے حوادث نفس کا ذمہ دار ٹھہرانا۔ العهد (مص) جمع عُهُود: وفا، ضمان، امان، ذمہ، دوستی، وصیت، معاہدہ، قسم (کہا جاتا ہے: علیّ عهدُ اللّٰه لأفعلنّ کذا: قسم بخدا میں ایسا کروں گا) شاہی فرمان، وہ مقام جہاں کسی چیز کے

بارے میں عہد کیا گیا ہو۔ کہا جاتا ہے: **عهدی به انه کریمٌ**: میرے علم میں وہ کریم النفس ہے۔ **هو قریب العهد بکذا**: وہ قریب العلم یا قریب الحال ہے۔ **کان ذلک فی اوعلی عهد فلان**: یہ فلاں کے زمانہ میں ہوا تھا۔ **العهد القدیم**: بائبل کی وہ کتابیں جو مسیح علیہ السلام سے پہلے لکھی گئیں۔ **العهد الجدید**: دین کی وہ کتابیں جو حضرت عیسیٰ کے بعد لکھی گئیں۔ **ولیُ العهد**: جو بادشاہ کی وفات کے بعد اس کی جگہ لے۔ **العَهِد**: عہد سے پسند کرنے والا۔ معاملات کی دیکھ بھال کرنے والا۔ **العُهْدَة**: ضمانت، کفالت۔ کسی چیز کی اصلاح کی طرف واپسی، کہا جاتا ہے۔ **لی فی الامر عُهْدَة**: میں معاملہ کی اصلاح کے لئے عنقریب لوٹوں گا۔ لبنانی شیخ کے علاقہ کو **عُهده** کہتے تھے۔ **العُهدان**: ضمانت۔ کفالت۔ **العَهِید**: معاہدہ کرنے والا۔ معاہدہ شدہ۔ پرانا **قریة عهیدة**: پرانا گاؤں۔ **المَعْهَد** جمع **مَعَاهِد**: جگہ جہاں کوئی چیز پائی جائے۔ وہ جگہ جہاں لوگ واپس آتے ہوں۔ **المَعْهُود (مفع)**: معروف ومشہور۔

۲۔ **عَهِدَ ـ عَهْدًا فلانًا بمکان کذا**: فلاں سے فلاں جگہ ملاقات کرنا۔ **العَهْد**: جمع **عُهُود (مص)**: کہا جاتا ہے: **عَهْدِی به قریب**: میں اس سے چند روز قبل ملا تھا۔ **متی عهدُك بفلان**: آپ فلاں سے کب ملیں گے۔

۳۔ **عُهِدَ المکانُ**: کسی جگہ میں موسم ربیع کی پہلی بارش ہونا۔ **العَهْد والعَهْدَة وَالعِهْدَة ج عِهَاد والعِهَادَة**: موسم ربیع کی پہلی بارش۔

۴۔ **العُهْدَة**: خط یا عقل میں نقص یا کمزوری کہا جاتا ہے: **فی خطه عُهْدَة**: اس کا خط ردی ہے۔

○ **عَهِدَ ـ عَهْدًا ه/ه** کو جاننا۔ ـ **ه**: (کی) قسم کا علم ہونا۔ ـ **ب**: کا امتیازی وصف جاننا۔ ـ **ه/ه**: سے واقف ہونا، سے آگاہ ہونا۔ ـ **ه** کا قریب سے مشاہدہ کرنا، کو بغور دیکھنا، پر کان دھرنا، کی طرف توجہ دینا، پر توجہ کرنا، کی دیکھ بھال کرنا، ـ **إلی ب**: کو کچھ سونپنا، تفویض کرنا، کے سپرد کچھ کرنا۔ کے سپرد کوئی کام کرنا، کو کوئی کام دینا یا سونپنا یا تفویض کرنا، کو کسی کام کا اختیار دینا، پر کسی کام کو کرنے کی ذمہ داری ڈالنا۔ کو کوئی کام کرنے کا ذمہ دار بنانا۔ **فیما أعْهَد**: میرے علم کے مطابق، جہاں تک میں جانتا ہوں۔ **عَهَدَ وعدَه**: اپنا وعدہ پورا کرنا۔ **عَاهَده علی**: سے کے بارے میں معاہدہ کرنا، سے کا وعدہ کرنا۔ ـ **ه ب**: سے کا وعدہ کرنا، ـ **ه علی**: سے کچھ کرنے کا ذمہ لینا۔ **تَعَهَّدَ ه**: کی وکالت کرنا، تائید کرنا، کی حمایت کرنا، کے حق میں بولنا، کے لئے جدوجہد کرنا، کو بغور دیکھنا، کی طرف توجہ کرنا، کو ذہن میں رکھنا، پر توجہ دینا، کی حفاظت کرنا، کا خیال رکھنا، کو صحیح حالت میں رکھنا، برقرار رکھنا، کو برقرار رکھنے کا قانوناً ذمہ دار ہونا، کیلئے جوابدہ ہونا۔ کا ذمہ لینا۔ ـ **ل ب**: سے کا وعدہ کرنا، عہد کرنا۔ (یا علی ان کے صلہ کے ساتھ یہی معنی) ـ **ل ب**: سے کا وعدہ کرنا۔ **اِسْتَعْهَدَ مِن**: سے تحریری عہد، قول، عہد و پیمان یا وعدہ ذمہ داری لینا، سے معاہدہ پر دستخط کرانا۔ **عَهْد**: علم۔ واقفیت، شناسائی، عہد، معاہدہ (ب سے، کے ساتھ) ـ: (کسی شخص کی) مشہور اور جانی پہچانی طبیعت، افتاد طبع، مزاج۔ وعدہ نبھانا، پورا کرنا، بغور مشاہدہ، (سے) سخت وابستگی۔ **(ب الی)** کو کی تفویض، جمع **عهود**: ذمہ داری، وعدہ ذمہ داری، فرض، احساس ذمہ داری، وعدہ، عہد و پیمان، قول و قرار، قسم، وعدہ، معاہدہ۔ اقرار نامہ، وقت، دور، زمانہ، **بُعد العهد** ماضی بعید سے تعلق بمعنی **حدیث العهد**۔ حال کا، حالیہ، نیا، تازہ نو جوان، **حدیث عهد ب** یا **حدیث العهد ب**: جس نے حال ہی میں کسی چیز کو اختیار یا حاصل کیا ہو۔ جو کسی چیز یا کام کا دیرینہ عادی نہ ہو۔ جسے کسی چیز یا کام کا تجربہ نہ ہو، کی چیز یا کام میں نیا یا نیا نیا۔ **حدیث عهدٍ بعُرسٍ**: نیا شادی شدہ۔ **حدیثُ العهد بالولادہ**: نومولود۔ **کان حدیث عهد باوروبا**: اسے یورپ کے متعلق حال ہی میں معلوم ہوا تھا۔ **قدیم العهد**: پرانا، قدیم عہد کا۔ **دیمُ العهد ب**: میں طویل تجربہ کار، سے دیرینہ واقف، آگاہ شناسا، **قریبُ عهد ب** اور **قدیمُ العهد ب**: دیکھئے **حدیث عهد ب** اور **حدیث العهد ب**: **قریب عهد بالفطام**: (بچہ) جس کا دودھ حال ہی میں چھڑایا گیا ہو، نیا نیا دودھ چھڑایا ہوا (بچہ)۔ **منذ عهدٍ بعید**: بہت عرصہ پہلے۔ **لاعهدَ له به**: کو نہ جاننا، کا تجربہ نہ ہونا، سے ناواقف، ناآشنا ہونا۔ **عهدُنا بهذه المسألة**: اس مسئلہ سے ہماری مدتوں کی یا پرانی آگاہی ہے۔ **اخذ عهدا علیه**: سے وعدہ لینا، **قطع عهدا**: معاہدہ طے کرنا، وعدہ کرنا۔ **قطع نفسه عهدا عل**: فرض ذمے لینا، ذمہ داری لینا، عہد کرنا۔ **عهدب**: کرنے کا عہد کرنا، کرنے کی قسم کھانا۔ **ولی العهد**: واضح وارث، ولی عہد۔ **علی عهده**: کے عہد میں، کے زمانہ میں **فی عهد فلان**: فلاں کی زندگی کے دوران، کے عہد یا دور میں۔ **عهدُه**: کا مانوس مزاج یا انداز، کی معروف طبیعت **ظلَّ کعهده**: وہ پہلے کی طرح رہا، جیسا ہر شخص اسے جانتا آیا تھا۔ **عهدُهم به**: کی طبیعت یا انداز جس کے متعلق لوگ جانتے تھے یا ہیں، جس کے لوگ عادی تھے یا ہیں۔ **کعهدهم به**: جیسے وہ اسے جاننے کے عادی ہیں۔ **مازلت انت کعهدی بك**: تم ابھی تک وہی ہو۔ **مازال علی عهده**: تبدیل نہ ہونا۔ ہمیشہ کی طرح ہونا۔ **طال به العهدُ**: عرصہ دراز تک جاری رہنا، رہنا، جاری رہا، رہا۔ **عُهْدَة**: ٹھیکہ یا معاہدہ کی ذمہ داری، ذمہ داری، زیر نگرانی کام۔ حفاظت، نگرانی، تحویل، سرپرستی، ضمانت نامہ، کفالت نامہ، **فی عُهدته**: کی نگرانی، ذمہ داری، حفاظت، تحویل میں، کے سپرد کیا ہوا، کی تحویل میں دیا ہوا، **عهدته علیه**: وہ اس کا ذمہ دار ہے وہ کیلئے جوابدہ ہے۔ **عَهِید**: کسی کا شریک کار (خصوصاً برے کاموں میں)۔ **مَعْهَد مع مَعَاهِد**: جگہ، آبادی، جسے وہ پہلے سے جانتا تھا یا جہاں وہ دوبارہ جاتا ہے۔ عوامی تنظیم، ادارہ (Public institute or instituion) سائنسی تنظیم، حلقہ درس Seminar۔ **معاهِدُ الذکریات**: یادوں سے پر مقامات۔ **معهدٌ اِصْلاحیٌ**: اصلاحی قید خانہ (Reformatory)۔ **مُعَاهَده** جمع **مُعَاهدات**: میثاق، عہدنامہ، تصفیہ، اتفاق رائے، اتفاق حلف، معاہدہ۔ **معاهده السلام (الصلح)**: معاہدہ امن۔ **معاهدة عدم الاعتداء**: عدم جارحیت کا معاہدہ۔ **تَعَهُّد**: وکالت، حمایت، تائید، حفاظت، زیر نگرانی کام، نگرانی، تحویل، سرپرستی، (پر) پابندی، دیکھ بھال، نگہداشت، اچھی حالت میں رکھنا، ـ **ب**: کا ذمہ لینا۔ جمع **تعهدات**: وعدہ، عہد قول، عہد و پیمان، ذمہ داری، ملاقات کا وعدہ، فرض، ذمہ داریاں، ٹھیکہ یا معاہدہ کا فرض۔ **معهود**: مشہور۔ **المعهود**: مذکورہ۔ **مُتَعَهِّد** جمع **مُتَعَهِّدُون**: ٹھیکیدار۔ **متعهد فنی**: مشہور فنکار (impresario) **المُتَعَاهِدان**: دونوں فریق (ٹھیکہ دینے اور لینے والا)۔

**عهر**: **عَهَرَ ـ عَهْرًا وعِهْرًا عُهُورًا و عَهَارَةً وعُهُورَةً و عِهِرَ ـ عَهَرًا المرأة**: بدکاری کیلئے عورت کے پاس جانا، سے بدکاری کرنا، زنا کرنا، صفت۔ **عَاهِر** جمع **عُهَّار عَاهِر** جمع **عَوَاهِر**۔ **عَاهَرَ عِهَارًا ها**: کے پاس زنا (بدکاری) کے لئے جانا۔ **العَهْر**: بدکار، زانی، زناکار۔

○ **عَهِرَ ـ عَهَرًا وعَهِر ـ عَهَرًا الیها**: عورت کے

ساتھ بدکاری کرنا، سے زنا کاری کرنا، عَاهَرَهَا: عورت کے ساتھ بدکاری کرنا، زنا کاری کرنا، عِهر: بدکاری، زنا، زنا کاری، عَهَر: بدکار، زانی، زنا کار۔ عَهَارَة: بدکاری، زنا کاری۔ عَاهِر: بدکار، زنا کار جمع عُهّار ۔ جمع عواهر: بدکار عورت، زنا کار عورت۔ طوائف، زنڈی، بیسوا، کسبی۔ عَاهِرة جمع عَاهِرات و عواهر: بدکار عورت، زنا کار عورت، طوائف، زنڈی، بیسوا، کسبی۔

عهل: العاهِل جمع عَوَاهِل: بڑا بادشاہ، بے خاوند عورت۔ ◯ عَاهِل جمع عَوَاهِل: مطلق العنان، شہزادہ، حاکم، فرمانروا، بادشاہ، شہنشاہ۔

عهن: ۱۔ عَهَنَ ـُ عُهُنًا بالمكان: کسی جگہ میں اقامت کرنا۔ ـــ من المكان: کسی جگہ سے نکل جانا۔ ـــ الشيءُ: ہمیشہ ہونا، مستحکم ہونا، غیر تغیر پذیر ہونا۔ عَهِنَ ـَ عَهَنًا الشيءُ: حاضر ہونا، موجود ہونا۔ العاهِن: مستحکم، غیر تغیر پذیر، حاضر، موجود۔ مَال عَاهِنٌ: موجود اور غیر تغیر پذیر مال، کہا جاتا ہے: هو عِهْنُ مال: وہ مال کا اچھا منتظم ہے۔

۲۔ عَهَنَ ـُ عُهُنًا في العمل: میں کوشش کرنا۔ لفلان مرادَهُ: کی مراد کو جلدی پورا کرنا۔ عَهَنَ ـَ عَهَنًا له كذا: کو کیلئے جلدی کرنا۔ العَاهِن: جلدی کرنے والا۔

۳۔ عَهَنَ ـُ عُهُنًا إلى فلان: سے عہد لینا۔

۴۔ عَهَنَ ـُ عُهُونًا جرائدُ النخل: کھجور کی شاخوں کا خشک ہونا۔ العَوَاهِن: عَاهِنة کی جمع: درخت خرما کی خشک شاخیں۔ کہا جاتا ہے: رمى الكلامَ على عواهِنِه: اس نے جو کچھ منہ میں آیا کہہ ڈالا اور اس بات کی پرواہ نہیں کی کہ وہ غلط ہے یا صحیح۔

۵۔ عَهَنَ ـِ عَهْنًا القضيبُ: شاخ کا لچکنا اور ٹوٹنے کے قریب ہونا۔ العُهْنَة: شاخ کی لچک جو ٹوٹنے کے قریب ہو۔ العَاهِن (فا): فقیر، ڈھیلا، کاہل۔

۶۔ العِهْن جمع عُهُون: اون، رنگی ہوئی اون۔ العِهْنَة: (رنگی ہوئی) اون کا ٹکڑا۔ (ن): سرخ پھولوں والا درخت۔

◯ عِهْن: (رنگی ہوئی) اون۔ عواهن (عاهن کی جمع) (جسم کے) بازو اور ٹانگیں، ہاتھ پاؤں، کھجور کی شاخیں: القى (رمى) الكلام على عواهنه: بلا پابندی باتیں کرنا، ادھر ادھر کی ہانکنا، بے ربط گفتگو یا تقریر کرنا۔

عاث: عَاثَ ـُ عَوْثًا فلانًا عن كذا: کو سے ہٹانا یہاں تک کہ متحیر ہوجائے۔ عَوَّثَ هُ: کی راہیں روڑا بننا، کو آہستہ کرنا۔ فلانًا عن كذا: کو سے ہٹانا، پھیرنا۔ تَعَوَّثَ: متحیر ہونا۔ المَعَاث: مذہب، مسلک، گنجائش، کہا جاتا ہے: إنّ لِي عن هذا الامر لمَعَاثًا: میرے لئے اس میں گنجائش ہے لہٰذا میں اسے چھوڑ سکتا ہوں۔

عاج: ۱۔ عَاجَ ـُ عَوْجًا و مَعَاجًا بالمكان: کسی جگہ میں اقامت کرنا۔ ـــ فلانًا بالمكان: کو کسی جگہ میں اقامت کرانا۔ ـــ السائر: ٹھہر جانا، رک جانا۔ المَعَاج (مص): ٹھہرنے کی جگہ۔

۲۔ عَاجَ ـُ عَوْجًا و مَعَاجًا إلى او على المكان: کسی جگہ کی طرف مائل ہونا اور متوجہ ہونا۔ ـــ فلانٌ عما عزم عليه: پختہ ارادہ سے رجوع کرنا اور اسے ترک کر دینا۔ ـــ البعيرَ: اونٹ کو لگام سے پھیرنا۔ کہا جاتا ہے: ما اَعُوجُ بكلامه: میں اس کی بات کی پرواہ نہیں کرتا۔ ـــ اليه: کی طرف مائل ہونا۔ عَوِجَ ـَ عَوَجًا العودُ و نحوهُ: لکڑی وغیرہ کا ٹیڑھا ہونا۔ ـــ الانسانُ: بدخلق ہونا۔ صفت اَعْوَج۔ ـــ عَوَّجَ تَعْوِيجًا العُودَ و نحوَهُ: لکڑی وغیرہ کو ٹیڑھا کرنا۔ صفت مفعولی مُعَوَّج۔ الناقةَ: اونٹنی کو پھیرنا۔ هُ عن الشيء: کو سے باز رکھنا۔ تَعَوَّجَ تَعَوُّجًا و اعْوَجَّ اِعْوِجاجًا العودُ: لکڑی کا ٹیڑھا ہونا۔ ـالشيءُ: غیر متوازن ہونا۔ اِنْعَاجَ اِنْعِيَاجًا عليه: کی طرف مڑنا۔ العِوَج: عَوِج کا اسم: ٹیڑھا پن، پیچیدگی، عدم استقامت۔ العَوْجَاء جمع عُوج: اَعْوَج کا مونث۔ کمان دبلی اونٹنی۔ المَعَاج (مص) ٹھہرنے کی جگہ۔

۳۔ عَوَّجَ تَعْوِيجًا العصا و نحوها: لاٹھی وغیرہ میں ہاتھی دانت جڑنا۔ صفت مفعولی مُعَوَّجَة: ہاتھی دانت جڑی ہوئی لاٹھی۔ العاج: ہاتھی دانت۔ العاجة: ہاتھی دانت کا ٹکڑا۔ العَوَّاج: ہاتھی دانت بیچنے والا۔ ہاتھی دانت کا مالک۔

◯ عَوِجَ ـَ عَوَجًا: ٹیڑھا ہونا، پیچ دار ہونا، موڑ والا ہونا، مڑا ہوا یا موڑا ہوا ہونا، ہٹا ہوا یا بل دیا ہوا ہونا۔ پیچیدہ یا پیچ در پیچ ہونا، جھکا ہوا ہونا۔ عَاجَ ـُ عوجًا: سفر کرتے ہوئے راستہ سے ہٹ جانا۔ ـــ على: میں، پر ٹھہرنا۔ عَوَّجَ هُ: کو موڑنا، ٹیڑھا کرنا، بٹنا، بل دینا، عِوَج: ٹیڑھا پن، حق سے انحراف، عاج: ہاتھی دانت۔ عاجي: ہاتھی دانت کا۔ اَعْوَج م عَوْجَاء جمع عُوج: ٹیڑھا، بٹا ہوا، بل دیا ہوا، بنا ہوا، ترچھا، عجیب سا، عجیب۔ اعوجاج: ٹیڑھا پن، ناہمواری، اونچ نیچ، حق سے انحراف۔ مُعَوَّجَة جمع مُعَوَّجات: قرنبیق۔

مُعَوَّج: ٹیڑھا، عجیب سا، عجیب، پیچ دار، پیچیدہ، پیچ در پیچ، مڑا ہوا۔

عود: ۱۔ عَادَ ـُ عَوْدًا هُ: کو ہٹانا۔ و ـــ السائِلَ: سائل کو واپس کرنا۔ لوٹا دینا۔

۲۔ عَادَ ـُ عَوْدًا فلانًا بالمعروف: سے احسان اور بھلائی کرنا۔ ـــ هُ: کو عادت بنالینا۔ ـــ عَوْدًا و عَوْدَةً و مَعَادًا لكذا او إلى كذا: کی طرف مائل ہونا، اعراض کے بعد کی طرف واپس ہونا، کہا جاتا ہے: عاد عليَّ من فلان مكروهٌ: فلاں کی طرف سے مجھے تکلیف پہنچی۔ ـــ عَوْدًا و عِيادًا الشيءَ: کو دوبارہ کرنا۔ اسی سے ضرب المثل ہے۔ العَوْدُ أحْمَد: کوئی کام دوبارہ کرنا زیادہ اچھا ہے۔ ـــ الامرُ كذا: کچھ ہو جانا۔ یہ افعال ناقصہ سے ہے۔ کبھی ایک حالت سے دوسری حالت کی طرف انتقال کیلئے آتا ہے۔ جیسے: عاد فلانٌ شيخًا: فلاں جواں سے بوڑھا ہوگیا۔ ـــ عَوْدًا و عِيادًا و عِيادةً و عَوَادةً المريضَ: بیمار پرسی کرنا، بیمار کی عیادت کرنا۔ صفت عائِد جمع عُوَّاد اور عُوْد و عُوّدم عائدة جمع عُوَّد اور مریض کو مَعُود و مَعُوْود کہتے ہیں: یعنی وہ بیمار جس کی عیادت کی گئی ہو۔ عَوَّدَ فلانًا كذا: کو کسی چیز کا عادی بنانا۔ عَيَّدَ تعييدًا: عید میں حاضر ہونا۔ عَاوَدَ مُعَاوَدَةً و عِوادًا الرجلَ: پہلے معاملہ کی طرف واپس ہونا۔ ـالشيءَ: کو اپنی عادت بنالینا، کہا جاتا ہے: عَاوَدَتْهُ الحُمّى: کو بار بار بخار آنا۔ عَاوَدَهُ بالمسألة: سے بار بار سوال کرنا۔ عَايَدَهُ: کو عید کی آمد کی مبارکباد دینا۔ أعَادَ إعادَةً الامرَ او الكلامَ: معاملہ یا گفتگو کو دوہرانا۔ ـ الشيءَ إلى مكانه: کو اس کی جگہ لوٹانا۔ ـ الشيءَ: کو عادت بنالینا اور اس کو برداشت کرنا۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ ما يُعيد و ما يُبدِئ: وہ کوئی حیلہ نہیں کرسکتا۔ رايتُ فلانًا ما يبدئ و ما يعيد: میں نے فلاں شخص کو دیکھا جو کچھ بات نہیں کرتا۔ تَعَوَّدَ تَعَوُّدًا الشيءَ: کو اپنی عادت بنالینا، کا عادی ہو جانا۔ ـالمريضَ: بیمار پرسی کرنا، بیمار کی عیادت کرنا۔ تَعَاوَدَ القومُ في الحرب: جنگ میں ہر فریق کا اپنے ساتھیوں کی طرف واپس لوٹنا۔ اِسْتَعَادَ اسْتِعادَةً هُ: سے لوٹنے کی درخواست کرنا۔ ـــ الشيءَ: کا عادی ہونا، خوگر ہونا۔ ـ الشيءَ فلانًا و من فلان: سے چیز لوٹانے کو کہنا۔ العَائِدَة جمع عَوائِد: بھلائی، صلہ، مہربانی، منفعت۔ ـ جمع عُوَّد و عَوَائِد و عَائِدات: عائد کا مونث۔ العَوْد (مص): پرانا راستہ، کہا جاتا ہے: رجع عَوْدًا على بدء یا رجع عَوْدُهُ على

بَـدْئِـهٖ: اس کا سفر ختم نہیں ہوا تھا کہ واپس آ گیا۔ الـعَـوَاد: بھلائی کا کام، مہربانی، کہا جاتا ہے: ان لك عندنا عَوَادًا حسنًا: تمہارے لئے ہمارے پاس وہ ہے جو تم پسند کرتے ہو۔ (عواد تثلیث عین کے ساتھ آتا ہے) العُوَادَة (مص): کھانا جو ایک مرتبہ کے بعد دوبارہ مہمان کے لئے لایا جائے۔ کہا جاتا ہے: لك العُوَادَة يالك العَـوْد و العَوْدَة: تمہیں حق حاصل ہے کہ وہی کام اور دوبارہ کرو۔ الـعِـيْـد: بار بار آنے والی بیماری، غم یا فکر وغیرہ۔ اس کی اصل عِـوْد جمع اعياد: موسم، ہر وہ دن جس میں کسی بڑے آدمی یا کسی بڑے واقعہ کی یاد منائی جاتی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ اسے عید اس لئے کہا جاتا ہے کہ وہ ہر سال نئی خوشیوں کے ساتھ لوٹ کر آتی ہے۔ الـعَادَة جمع عَادات و عاد و عِيد و عَوَائد: عادت، گویا عَوَائِد عائِدة کی جمع ہے۔ العَادِيّ جمع عَادِيّات: جس کام کی عادت ہو۔ الأَعْـوَد: زیادہ نفع بخش، کہا جاتا ہے: هـذا أعْـوَدُ عليك: یہ تمہارے لئے سب سے مفید ہے۔ المَعَاد (مص): لوٹنے کی جگہ آخرت، جنت، حج۔ و المَعَادَة جمع مَعَاوِد: رونے، نوحہ کرنے کی جگہ۔ المُـعِـيد (فا): حاذق، ماہر، تجربہ کار۔ معاملات کو جاننے والا، بار بار جہاد کرنے والا۔ کہا جاتا ہے: فَرسٌ مُبْدِئٌ مُعِيد: سدھایا ہوا گھوڑا۔ المُعَاوِد (فا): ہمیشہ کرنے والا، اپنے کام میں ماہر، جوانمرد، ہیرو۔

۳۔ عَوَّدَ البَعِيرُ: اونٹ کا بوڑھا ہو جانا۔ ـــــ الرجُلُ: عمر رسیدہ ہونا۔ العَوْد جمع عِوَدَة: بوڑھا اونٹ، بوڑھی بکری۔

۴۔ عـاد: عرب بائدہ کا ایک شخص، قبیلہ جو اس کے نام سے مشہور ہے۔ کہا جاتا ہے: ما ادری ایُّ عادهو: مجھے معلوم نہیں وہ کون ہے۔ العَادِيّ جمع عادیّات: قبیلہ عاد کی طرف نسبت سے قدیم اقوام کے کھنڈرات۔ پرانی چیز۔ العُوْد جمع عيدان و اَعْوَاد و اَعْوُد: لکڑی۔ کٹی ہوئی ٹہنی۔ ایک قسم کی خوشبو جس کو بطور بخور استعمال کرتے ہیں۔ زبان کی جڑ کی ہڈی۔ (مو): سارنگی، کہا گیا ہے کہ اس کا لفظ عبرانی عُوجَب سے بنایا گیا ہے۔ جس کا معنی 'محبوب' ہے۔ عـود الـصـلـيب (ن) و عود القرح۔ عود الانجبار: پودوں کے نام عَـوَّاد (مو): سارنگی بجانے والا۔ المُتَعَيِّد: غضبناک، سخت ظالم۔

○ عَادَ ـُ عَوْدًا و عَوْدَةً و مَعَادًا لِ / الى: کی طرف لوٹنا، واپس آنا۔ واپس بہہ جانا۔ الى: کے پاس واپس جانا، لوٹنا، سے سراغ ملنا، سے منسوب ہونا۔ پر محمول کرنا، کی طرف واپس آنا، کی طرف پلٹ کر آنا، سے متعلق ہونا، کے حصہ میں آنا، کے لئے مناسب ہونا۔ عن: کو چھوڑ دینا، ترک کر دینا، سے پیچھے ہٹنا، پسپا ہونا، سے مستعفی ہونا، دستبردار ہونا۔ عـادب: کے ساتھ لوٹنا، کو واپس لانا، کو واپس کرنا۔ عـاد علیه ب: کیلئے کا باعث ہونا، کے لئے لازمی یا قدرتی نتیجہ ہونا، کے لئے کا انجام ہونا، نتیجہ ہونا، کوئی چیز کسی کو واپس کرنا۔ ـــــ ه: ہو جانا، کو میں تبدیل کرنا۔ عـاد الی نـفـسـه: ہوش میں آ جانا، اپنے آپ سے مشورہ کرنا، اپنے آپ سے باتیں کرنا، اپنا محاسبہ کرنا، اپنے گریبان میں جھانکنا۔ عـادت المياه الى مجاريها: صورت حال معمول پر آ گئی۔ عـاد الى رأس امره: کسی کام کو دوبارہ کرنا۔ عـاد ادراجه: جس راہ سے آیا ہو اسی راہ پر جانا واپس چلا جانا۔ عـاد علـى عقبيه جمع عادوا على اعقابهم: واپس چلے جانا۔ لم اعد استطيع صبرا: میں مزید صبر نہیں کر سکا۔ لـم يـعـدلـه طاقة به: اس کے پاس ایسا کرنے کی طاقت نہیں رہی۔ لم يعد اليه سبيل: اس کا اب کوئی امکان نہیں رہا۔ عاد يقول: رک کر پھر کہنے لگا۔ عَوَّده ه / على: کو کا عادی بنانا۔ عـاوَدَه / ه: کی طرف لوٹنا۔ ـــــ ه: کی طرف لوٹنا، نئے سرے سے کوشش کرنا، کو دوبارہ یا پھر شروع کرنا۔ ـــــ ه: کو دوبارہ آلینا، دبوچ لینا (جیسے بیماری کا)۔ ه: سے آملنا۔ اَعَادَه ه إلى: کو کی طرف واپس کروانا، کو کے پاس واپس لانا، کو کی طرف واپس لیجانا، کو۔ کو واپس کرنا، کو۔ کو واپس دینا، کو۔ کو واپس بھیجنا۔ ـــــ ه الى محله: کو اس کی جگہ واپس رکھنا۔ ـــــ ه علی: کو کے سامنے دوہرانا۔ ـــــ ه: کو دوبارہ کرنا یا از سر نو کرنا، کو دہرانا، کو بار بار کہنا، دہرانا، کو نیا بنانا، کی تجدید کرنا، کو پھر شروع کرنا۔ ـــــ ه: کو کوئی چیز واپس دینا، کو ایک بار پھر بنانا۔ ـــــ ه: کو بحال کرنا، اعاد بناء مسجد: مسجد کی دوبارہ تعمیر کرنا۔ اعـاد ذكريات: یادیں تازہ کرنا۔ اعـاد طبع الكتاب: کتاب کو دوبارہ چھاپنا۔ يُـعِـيد الـقـولَ و يبدأه: وہ اس کے بارہ میں کہتا رہتا ہے، وہ موضوع پیش کرنا جاری رکھتا ہے۔ اعـاد النظر في: کا دوبارہ جائزہ لینا، کی دوبارہ تحقیق کرنا، پر دوبارہ غور کرنا، کی جانچ پڑتال کرنا، کا جائزہ لینا، کی تنقیح کرنا، کو جانچنا، کی تصدیق کرنا، پر نظر ثانی کرنا، کا دوبارہ مطالعہ کرنا، اعاد النظر في الدعوى: مقدمہ کی دوبارہ سماعت کرنا۔ تَـعَـوَّدَ ه / عـلـى: کا عادی ہونا، کو اپنی عادت بنا لینا۔ کو کرتے رہنا۔ اعـتـاد بمعنی تَعَوَّدَ۔ استعاده ه ه: کو واپس بلا لینا، کو یاد کرنا۔ ـــــ ه من: سے کی واپسی کا مطالبہ کرنا، سے کی واپسی کی درخواست کرنا۔ ـــــ ه: کو دوبارہ لے لینا، کو دوبارہ پالینا، کو بحال کرنا، کو دوبارہ فتح کرنا، کو واپس لانا، لے آنا، اٹھالانا، کو دوبارہ حاصل کرنا (گھاٹا) پورا کرنا، (کھوئی عزت) دوبارہ پانا، کو یاد کرنا، کو دوبارہ ذہن میں لانا۔ ـــــ ه/ه: سے کو دہرانے کیلئے کہنا۔

عُوْد جمع اَعْوَاد و عيدان: لکڑی، ٹہنی، شاخ، چھڑی، بید، کوچھی، ڈنڈا، لاٹھی، لٹھ، کھمبا، جریب، تنہ، ڈنڈی، ڈنٹھل، بید، اوکھ، ایکھ، گنا، نرسل، نے۔ لوت (Lute) جسم، بناوٹ، جسم کی ساخت، طاقت، قوت، زور، شدت، جمع اعـواد: پوری شدت (جیسے بیماری کی)

عُود الثِقاب: ماچس، ماچس کی تیلی۔ عود الكبريت: ماچس، ماچس کی تیلی، رخاوة العود: کردار کی کمزوری۔ صُلْبُ العود: مضبوط جسم والا، مضبوط جسمانی ساخت والا، ہٹا کٹا، موٹا تازہ، قوی ہیکل، ضدی، سرکش، ہٹ دھرم، مزاحمت کرنے والا، نہ ماننے والا، سخت، نہ جھکنے والا، بے رحم، بے درد۔ صَلَابَةُ العُود: سختی، سخت گیری، شدت، ضد، ہٹ دھرمی، بے لوچ ہونا، غیر فہم پذیری، بے رحمی، بے دردی۔ لَدْنُ العُود: لچکدار، ملائم جسم والا۔ ثَـقَّفَ عُـوْدَهُ: کو تربیت دینا، تعلیم دینا، تعلیم سے آراستہ کرنا۔ عجم عُودَه: کا امتحان لینا، کی آزمائش کرنا، کسر عوده: کا زور توڑنا، کی مزاحمت ختم کرنا، کی ہمت کچلنا، کا حوصلہ ختم کرنا۔ عَـوْد: واپسی، رجوع، اعادہ، بار بار ہونا، دہرانا، بار بار دہرانا۔ فعله عَوْدًا و بَدْءًا یا فعله عَوْدَه على بدنه یافعله عودا إلى بدءٍ: اس نے یہ سب کچھ دوبارہ کیا یا شروع کیا۔ عَوْدَة: واپسی۔ بعودة البريد: بواپسی ڈاک۔ إلى غير عَوْدَةٍ: دوبارہ واپس نہ آنے کیلئے، ہمیشہ کیلئے، اچھی خلاصی، ہمیشہ کیلئے خدا حافظ، الوداع، عَادَة جمع عادات و عوائِد: عادت، دستور، رواج، رسم، سلوک، پریکٹس عـادَةً: عام طور پر، عموماً، رواجاً، معمولاً بالعموم عادَةٌ جمع عَـوَائِد: ٹیکس (جمع) محصولات، قیمت، اجرت، خرچ، خرچہ (Charges)

فوق العـادة: غیر معمولی، حیرت انگیز، شاذ، خاص، خصوصی، ہنگامی (جیسے ہنگامی اجلاس)۔ على عادته: حسب عادت، حسب معمول۔ كَسَابِقِ العادَةِ: جیسا کہ پہلے معمول تھا، حسب معمول۔ جَـرَتِ العـادةُ ب: کا معمول ہونا، کا رواج ہونا، کیمطابق ہونا، کا معمول کے مطابق ہونا، کا حسب عادت ہونا، کا رائج ہونا، مروجہ ہونا، رائج الوقت ہونا، عام ہونا، کا رواج ہونا، کا عام ہونا، عام مظہر ہونا، کا عام دستور ہونا،

جرت بذلك عادتهم: وہ ان کی عادت تھی، وہ ایسا کرنے کے عادی تھے۔ العادة السرية: جلق، مشت زنی، ہتھ رسی، عوائد الجمرك: کسٹم کے محصولات۔ عوائد مبان: مکانات کے ٹیکس (House taxes)۔ عوائد الاملاك: غیر منقولہ جائیدادوں پر نافذ ٹیکس۔ عادی: رواجی، حسب معمول، معمول کے مطابق عام، حسب عادت، عام، معیاری، نارمل، باقاعدہ، پابندی کیساتھ، سادہ، معمولی، قدیم، پرانا، عتیق۔ عادیات: باقیات آثار۔ آثار قدیمہ، اثریات۔ عیادة جمع عیادات: کلینک، طبیب سے مشورہ کا کام۔ عیادة خارجیة: پولی کلینک، بیرونی مریضوں کا کلینک۔ المبدأ والمعاد: (کسی مسئلہ کا) مشکل حصہ (کا) انتہائی اہم عنصر۔ إعادة البناء: دوبارہ تعمیر۔ اعادة الحقوق: آبادکاری۔ اعادة التسلح: دوبارہ مسلح ہونا۔ اعادة الشؤون علی ما کانت علیه: پہلی حالت کا بحال کرنا۔ اعادة التکوین: از سرنو تخلیق۔ اعادة التنظیم: از سرنو تنظیم۔ عائد: واپس آنے والا، لوٹنے والا، بار بار ہونے والا، ملنے والا (منافع وغیرہ) ـل/ الی: سے متعلق، کے لئے مناسب، موزوں جمع عائدون: واپس آنے والے تارک وطن، دوبارہ تارک وطن جمع عُوّاد: مزاج پرسی کرنے والا۔ عائدات: آمدنیاں، مداخل۔ عائد الارباح: اصل یا خالص نفع، فائدہ۔ عائدة جمع عوائد: نفع، منافع، ـــ علی: کے لئے فوقیت، غلبہ، فائدہ۔ عائدیه: کے متعلق ہونا، کا حصہ ہونا۔ رکنیت۔ مُعَوَّد علی: کا عادی، خوگر، مُعید جمع مُعیدون: دہرانے والا۔ خانگی معلم، اتالیق، کھیلوں کا استاد (Coach) (یونیورسٹی میں) ورزشیں کرانے کیلئے متعین معاون۔ مُتَعَوِّدٌ علی: (کا) عادی، خوگر۔ مُعْتاد علی: کا عادی، خوگر۔ ـــ حسب معمول، معمول کے مطابق، عام، نارمل کالمعتاد: حسب معمول۔ معتادُ الجرائم: عادی مجرم۔

عاذ: عاذَ ـُ عَوذًا و عِیاذًا و مَعاذًا و مَعاذةً بفلان من كذا: سے کی پناہ لینا یا پناہ میں آنا کہا جاتا ہے: اعوذ بالله من الشیطان الرجیم: میں شیطان ملعون سے اللہ تعالیٰ کی پناہ میں آتا ہوں۔ ـــ بالشئ: کے ساتھ لگنا۔ عَوَّذ تَعْوِیذًا الرجلَ: کو تعویذ پہنانا۔ ـــ و أعاذَ إعاذةً و أعوَذ إعْوَاذًا الرجُلَ: کے لئے محفوظ رہنے کی دعا کرنا۔ اسے أُعیذُكَ بالله کہنا، یعنی یہ کہنا کہ اللہ تعالیٰ تمہیں اپنے حفظ و امان میں رکھے: کہا جاتا ہے: تَعَوَّذَ و اسْتَعَاذَ بالله فاعاذه و عَوَّذه: اس نے اللہ تعالیٰ سے پناہ طلب کی تو اللہ تعالیٰ نے اس کی حفاظت فرمائی۔ إعاذةً و اعْوَاذًا الرجلَ: پر جادو کرنا۔ تَعَوَّذَ و استعاذ بفلان من كذا: سے کی پناہ لینا، سے کی پناہ میں آنا۔ تَعَاوَذَ القومُ: ایک دوسرے پر بھروسہ کرنا۔ ایک دوسرے کی پناہ لینا۔ العائذ جمع عُوَّذ: اسم فاعل۔ ـــ جمع عُوذ و عُوذان و جج عُوذات: نئی جننے والی ہرنی، اونٹنی یا گھوڑی۔ العائذة جمع عوائذ و عائذات: عائذ کا مونث۔ العوائذ (فك): چار ستارے جن کے درمیان میں ایک ستارہ ربع نام کا ہے۔ العَوْذ: پناہ لینا، کہا جاتا ہے: عوذٌ بالله منك یعنی میں تجھ سے اللہ کی پناہ طلب کرتا ہوں العَوَذ: جائے پناہ کراہت، گرا ہوا پتہ، ناکس وفرومایہ لوگ۔ العَوَاذ: کراہت، کہا جاتا ہے۔ ما ترکت فلانًا الا عواذًا منه: میں نے فلاں شخص کو صرف کراہت کی وجہ سے چھوڑا۔ العُوذة جمع عُوَذ و التعویذ جمع تَعَاوِیذ: تعویذ، پاگل پن اور نظر لگنے سے بچانے کیلئے لکھے ہوئے اسماء و آیات وغیرہ جو گلے وغیرہ میں باندھے جاتے ہیں۔ العِیاذ: پناہ گاہ۔ کہا جاتا ہے: العیاذ بالله منك: میں تم سے اللہ کی پناہ لیتا ہوں۔ المَعَاذ (مص): جائے پناہ، جادو، کہا جاتا ہے۔ مَعَاذَ اللهِ و مَعَاذَ وجهِ اللهِ: میں اللہ کی پناہ لیتا ہوں۔ المَعَاذة جمع مَعَاذات: تعویذ کہا جاتا ہے: مَعَاذَةَ الله و مَعَاذة وجه الله: میں اللہ کی پناہ لیتا ہوں۔ المُعَوَّذ: پڑاؤ ڈالنے کی جگہ۔ گھروں کے اطراف میں اونٹوں کی چراگاہ۔ ـــ و المُعَوِّذ و العُوَّذ: کانٹوں یا درختوں کی جڑوں میں یا پتھروں کے نیچے اگی ہوئی نباتات۔

○ عَاذَ ـُ عَوذًا و عِیاذًا و معاذًا ب من: سے یا کے خلاف کی حفاظت چاہنا، سے کی پناہ لینا۔ اعُوذُ بالله: اللہ نہ کرے۔ اللہ مجھے اس سے بچائے۔ عَوَّذه من: کو سے بچانا، کی سے حفاظت کرنا۔ ـــ ہ: پر جادو کرنا، کو جادو، منتر، تعویذ یا گنڈے کے ذریعے مستحکم کرنا۔ اعوذ بمعنی عوّذ نیز اعوذه: کو اللہ کی حمایت میں دینا، اللہ سے دعا کرنا کہ وہ اسے حفاظت میں رکھے۔ تعوّذ بمعنی عاذ۔ استعوذ بمعنی عاذ نیز اِسْتَعْوَذَ ب: اپنے آپ کو کے ذریعے محفوظ کرنا، اپنے آپ کو کے ذریعہ شکار ہونے سے بچانا۔ عَوْذ: پناہ لینا، پناہ لینے کا عمل۔ عَوَذ: پناہ، جائے پناہ، پناہ گاہ، ملجا۔ ماوی، گوشۂ تنہائی، مامن۔ عُوذة جمع عُوَذ: تعویذ، گنڈا جادو، سحر افسون، ٹونا، ٹوٹکا منتر۔ عیاذ: پناہ لینا، پناہ لینے کا عمل یا پناہ لینے کا اظہار۔ عیاذَ الله یا العیاذُ بالله: اللہ نہ کرے۔ اللہ تعالیٰ (مجھے یا ہمیں) اس سے بچائے، محفوظ رکھے۔ معاذ الله: یہی معنی۔
مَعاذ: پناہ لینا، پناہ لینا کا عمل یا اظہار، پناہ، جائے پناہ، پناہ گاہ ملجا، ماوی، مامن۔ تعویذ جمع تعاویذ بمعنی عُوذة

عور: ۱۔ عَارَ ـ عَوْرًاهُ: کو کانا کر دینا۔ عَوِرَ ـ عَوَرًا: کانا ہونا۔ ـــ العینُ: آنکھ کا کانا ہو جانا۔ صفت مذکر اَعْوَر: صفت مونث عَوْراء جمع عُور و عُوران۔ عَوَّرہ: کو کانا کر دینا۔ ـــ علیه امرَهُ: کو اس کے کام کی وجہ سے ملامت کرنا، کے کام کی قباحت ظاہر کرنا۔ ـــ عن فلان: کے بارے میں تکذیب کرنا اور جواب دینا۔ عَاوَرَ مُعَاوَرَةً الشمسَ: کو توجہ سے دیکھنا، پر نگاہ رکھنا۔ اَعْوَرَ اَعْوَارًا: کو کانا کرنا۔ اِعْوَرَّ: کانا ہو جانا۔ واِعْوَارَّت العینُ: آنکھ کا کانی ہونا۔ استعوَرَ الرجُلُ: تنہا ہونا۔ العائر (فا): جس کی آنکھ میں تنکا ہو، آنکھ کا دکھنا۔ تنکا، ہر وہ چیز جو آنکھ کو تکلیف دے۔ ـــ من السهام و الحجارة: تیر یا پتھر جس کا پھینکنے والا معلوم نہ ہو۔ کہا جاتا ہے: اصابه سهم او حجر عائرٌ: اسے تیر یا پتھر لگا جس کو پھینکنے والا معلوم نہیں۔ العائرة جمع عوائر: عائر کا مونث۔ کثرت، کہا جاتا ہے: لَهُ من المال عائرة عینین: اس کے ہاں اتنا مال ہے جو آنکھوں کو بھر دیتا ہے۔ عینٌ عائرة: تنکے والی آنکھ۔ العورم عَوِرَة: بدسیرت (شخص)۔ الأَعْوَر م عَوْرَاءُ جمع عُورٌ و عُوران و عِیران: کانا، یک چشم۔ ـــ جمع اَعَاوِر (ح): کوا، جس کا کوئی سگا بھائی نہ ہو۔ ردی چیز۔ ضعیف، بزدل، کند ذہن، غلط راہ پر چلنے اور چلانے والا۔ بے فیض، برا گائیڈ، وہ راہ جس میں کوئی نشان نہ ہو۔ کلمةٌ عوراء: کلمۂ قبیحہ۔ العُوَّار جمع عَوَاوِیر: تنکا، راہ سے ناواقف، کمزور، بزدل۔ العُوَیر (ح): کوا۔ رجلٌ مُعْوِر: بد سیرت۔

۲۔ عَارَ ـُ عَوْرًا عینَ الماء او الرکیّةَ: مٹی سے پانی کے چشمے یا کنویں کو بند کر دینا۔ ـــ تْ عینُ الماءِ او الرکیّةُ: پانی کے چشمے یا کنویں کا بند ہو جانا۔ ـــ الشئَ: کو لے جانا اور تلف کر دینا۔ عَوَّرَ عینَ البئر: کنویں کو مٹی سے بند کر دینا نتیجتًا اس کا خشک ہو جانا۔ أَعَارَ عینَ الماء اوْ الرکیّةَ: پانی کے چشمے یا کنویں کو مٹی سے بند کر دینا۔ الاعْوَر جمع أَعَاوِر: پھٹی ہوئی کتاب۔ فلاةٌ عوراء: بے آب جنگل، المعانی العُور: مشکل معانی۔

۳۔ عَوَّرَ المکاییلَ: پیمانوں کا اندازہ لگانا۔ عَاوَرَ و عایَرَ المکاییلَ: پیمانوں کا اندازہ لگانا۔

۴۔ عَوَّرَہٗ عن الامر: کو سے باز رکھنا۔ فلانًا: کو لوٹا دینا اور اس کی ضرورت پوری نہ کرنا۔

۵۔ اَعْوَرَ اِعْوَارًا الشیُّ: ظاہر ہونا، کے چھپے ہوئے حصے نظر آنا۔ الفارسُ: سوار میں نیزہ لگنے کی جگہ کا دکھائی دینا۔ ــ الرجُلُ: شک کرنا۔ العَوْرَۃ جمع عَوْرَات وعَوَرَات: سرحدوں وغیرہ میں پڑنے والا خلل، جس سے ڈر آئے، چھپانے کی جگہ، ہر وہ امر جس سے شرم آئے، شرم کی بات، اعضاء جن کو انسان شرم کی وجہ سے چھپاتا ہے۔ ــ من الجبال: پہاڑ کے شگاف۔ العَوَار والعِوار والعُوَار: عیب، کپڑے کی پھٹن، کہا جاتا ہے: سلعۃٌ ذات عَوَارٍ: سامان تجارت جس میں کوئی عیب ہو۔ العَوَارِیَّۃ (ت): سامان تجارت جسے سمندر کے پانی سے نقصان پہنچا ہو اور اس کی قیمت گر گئی ہو۔ شیٌ عَوِر: وہ چیز جس کا کوئی نگہبان نہ ہو۔ المُعْوِرُ من الامکنۃ: خوفناک جگہ، شیٌ مُعْوِرٌ: چیز جس کا کوئی نگہبان نہ ہو۔

۶۔ اَعَارَ اِعَارَۃً الشیَّ و من الشی: کو کوئی چیز عاریۃً دینا۔ عاور مُعَاوَرَۃً الشیَّ: کے ساتھ وہی کرنا جو چیز کے مالک نے اس کے ساتھ کیا ہو۔ کو کوئی چیز عاریۃً دینا۔ تَعَوَّرَ القومُ الشیَ: کو ایک دوسرے سے لینا۔ العاریۃ: کوئی چیز مانگنا۔ تَعَاوَرَ واعْتَوَرَ القومُ الشیَّ: باری باری کسی چیز کو ایک دوسرے کو دینا، لینا، کہا جاتا ہے۔ تعاورت الریاحُ رسمَ الدارِ: مکان کے نشانات وآثار پر مختلف قسم کی ہواؤں کا چلنا، کبھی جنوبی، کبھی شمالی، کبھی غربی اور کبھی مشرقی۔ اِسْتَعَارَ الشیءَ من فلان واستعار فلانًا الشیَ: سے کوئی چیز عاریۃً مانگنا۔ اس سے ہے: أرَی الدھرَ یستعیرنی ثیابی: میں دیکھ رہا ہوں کہ زمانہ میرے کپڑے عاریۃً دینے کو کہتا ہے۔ یہ اس وقت کہا جاتا ہے جبکہ آدمی بوڑھا ہو جائے اور اسے موت کا خوف ہو۔ العَارَۃ والعَارِیَۃ والعَارِیَّۃ جمع عَوَارِی: مانگی ہوئی چیز۔ وہ چیز جس کا آپس میں لین دین کریں۔

۷۔ العَوْرَۃُ من الشمس جمع عورات و عَوَارَات: سورج کی جائے طلوع وغروب۔ العَوَائِر من الجراد: ٹڈیوں کی متفرق ڈاریں۔ العُوَّار جمع عَوَاوِیر (ح): ابابیل۔ العِیران: ٹڈی کی متفرق ڈاریں۔ المُعَار: دبلا کیا ہوا گھوڑا۔ بعض کے نزدیک نچی ہوئی دم والا گھوڑا۔

○ عَوِرَ ۔عَوَرًا: ایک آنکھ سے محروم ہونا، یک چشم ہونا یا ہو جانا۔ عَوَّرَہٗ: کو ایک آنکھ سے محروم کرنا، یک چشم کر دینا۔ ــ ہ: کو نقصان پہنچانا، خراب کرنا، بگاڑنا۔ ــ ہ: (پیمانوں یا باٹوں کا) کو ناپنا، جانچنا، کا اندازہ کرنا (پیمانوں اور باٹوں کی) درستی وصحت کا تجربہ کرنا، کی آزمائش کرنا کو جانچنا۔ اَعْوَرَہ ہ: کو کوئی چیز عاریۃً دینا، مستعار دینا، ادھار دینا۔ تَعَاوَرَ ہ: میں باری باری ہونا یا ہونے دینا، کو باری باری کرنا، کو باری باری لینا۔ ــ ہ/ ہ: کو باری باری پکڑنا، گرفت میں لینا، پر پڑنا واقع ہونا، کو زیر کرنا، کو قابو میں لانا، پر قابو پانا۔ اِعْتَوَرَہ: پر باری باری، واقع ہونا، پڑنا، کو لگنا، پر اثر انداز ہونا۔ ــ ہ: (مختلف العناصر اثرات یا عوامل کا) کو بنانا، صورت دینا، ڈھالنا۔ ــ ہ: کی راہ میں حائل ہونا، کو روکنا۔ اِسْتَعْوَرَ ہ من: سے ادھار لینا، عاریۃً لینا۔ عَوْرَۃ: نقص، عیب، کمی، خامی، ادھورا پن، ناتمامی، کمزوری، خرابی جمع عورات: اعضائے تناسل، کمزوری، خامی۔ عَوَار وعِوار: عیب، ناتمامی، خرابی، نقص، غلطی، خطا، قصور، رخنہ، داغ، دھبہ۔ عُوَّار: ابابیل۔ عِیرَۃ: (نقلی) دانت، بال۔

اَعْوَر م عوراء جمع عُور: یک چشم۔ اِعارۃ: مستعار دینا، عاریۃً دینا۔ مکتبۃ اِعَارِیَّہ: کتابیں مستعار دینے والی لائبریری، گشتی لائبریری۔ تَعَاوُر: تبادل، اتار چڑھاؤ، تبدیلی، تغیر فرق۔ اِستعارۃ: ادھار لینا، استعارہ (metaphor)۔ استعارِی: استعارے والا (melaphrical)۔ صنائع بدائع سے پر figurative۔

عاریۃ: ادھار لی ہوئی چیز، ادھار لینا، قرض، ادھار، قرضہ۔ مُعیر: مستعار دینے والا۔ مُعَار: مستعار ادھار دی دیا ہوا۔ مُستعیر: ادھار لینے والا۔ عاریۃً لینے والا۔ مُستَعار: ادھار لیا ہوا۔ استعارۃً استعمال کیا ہوا نقلی (جیسے بال)، اسم مُستَعار: قلمی نام تخلص Psendonym وجوہ مُستَعَارَۃ: مصنوعی چہرے (masked faces)، منافقین (hypocrites)۔

عاز: ۱۔ عَازَ ۔عَوْزًا الشیُّ فلانًا: کیلئے باوجود ضرورت کے چیز کا کمیاب ہونا۔ عَوِزَ ۔عَوَزًا الشیُّ: کمیاب ہونا۔ ــ الامرُ: سخت ہونا۔ ــ الرجُلُ: محتاج ہونا صفت عَوِز وعَائِز و أعْوَز ــ أعْوَزَ إعوازًا الرجُلُ: محتاج ہونا، بدحال ہونا۔ صفت مُعْوِز ومُعْوَز ــ الشیُّ: دشوار ہونا۔ الدھرُ فلانًا: زمانہ کا کسی کو محتاج کر دینا۔ ــ ہُ المطلوبُ: کو مقصود کا عاجز کر دینا اور اس پر یا اس کے لئے اس کا حصول مشکل ہو جانا۔ اعْوَزَنِی الشیُّ: کا محتاج ہونا اور اس کو نہ پا سکنا۔ اِعْوَزَّ اِعْوِزَازًا: ناقص ہونا یا ہو جانا، غیر متوازن ہونا۔ العَوَز: ضرورت، تنگی۔ المِعْوَز والمِعْوَزۃُ جمع مَعَاوِزُ ومَعَاوِزَۃٌ: پرانا بوسیدہ کپڑا۔

۲۔ اِعْوَزَّ اعوزازًا: حیلہ کرنا۔

۳۔ العَوْز (واحد عَوْزَۃ): انگور کا دانہ۔ المِعْوَز والمِعْوَزَۃ جمع مَعَاوَزَۃ: ہر وہ کپڑا جس سے دوسرے کی حفاظت کی جائے۔

○ عَوِزَ ۔عَوَزًا: غریب، ضرورت مند یا قلاش ہونا یا ہو جانا۔ عاز ۔عَوْزًا ہ: کی ضرورت ہونا، کا ضرورت مند ہونا۔ اَعْوَز: مفلس، ضرورت مند یا قلاش ہونا یا ہو جانا۔ اَعْوَزَہُ الشیُّ: کو نہ رکھنا، سے محروم ہونا، کو کمی ہونا، کو کمی قلت ہونا (اس کے پاس یہ چیز نہیں تھی، اسے اس کی ضرورت تھی، وہ اس کا حاجتمند تھا)۔ عَوَز: کمی، قلت، حاجت، ضرورت، احتیاج، افلاس، بے نوائی، افلاس، مفلسی محتاجی۔ عَوِز: غریب، ضرورت مند محتاج، مفلس، قلاش۔ عَازَۃ: کمی، قلت، احتیاج، ضرورت، غربت، افلاس، مفلسی۔ اَعْوَز: غریب، ضرورت مند، محتاج، مفلس، قلاش۔ حاجت مند۔ اعاویز (جمع) اِعواز: بمعنی عَوَز۔ عائز: بمعنی اَعْوَز۔ مُعْوِز جمع مُعْوِزُون: جس کی روزی کا کوئی بندوبست نہ ہو، کنگال محتاج، مفلس۔

عاس: ۱۔ عَاسَ ۔عَوْسًا وعَوَسَانًا: رات کے وقت چکر لگانا۔ ــ عَوْسًا وعِیَاسَۃً الذئبُ: بھیڑیے کا رات کو خوراک تلاش کرنا۔

۲۔ عَاسَ ــ عَوْسًا و عَوَسَانًا علی عیالہ: اولاد کے لئے محنت سے کمانا۔ ــ عیالَہٗ: کو خوراک دینا۔ ــ عَوْسًا معیشتَہٗ: اپنی معیشت کو درست کرنا۔ العَوَّاس: مبالغہ کا صیغہ۔

۳۔ عَاسَ ۔عَوْسًا الشیَّ: کی تعریف کرنا۔

۴۔ عَوِسَ ۔عَوَسًا: ہنستے وقت رخسارے میں گڑھا پڑنا۔ صفت اَعْوَس۔

۵۔ العُوس (ح) سفید مینڈھے۔ نسبت کیلئے عُوسِیّ: کہا جاتا ہے کَبْش عُوسِیّ۔ العُوَیْسَۃ او العُوَیْسِیَّۃ: جیب کا چاقو (عام زبان میں)۔

عاص: ۱۔ عَاصَ ــ عَوِص ــ عِیاصًا و عَوَصًا الشیُّ: سخت ہونا، مشکل ہونا۔ ــ الکلامُ: کلام کا سمجھنے میں دشوار ہونا۔ عَوِصَ قول وعمل میں راہ راست پر نہ ہونا۔ ــ الشاعرُ او الخطیبُ: شاعر کا ایسا شعر کہنا جس کا سمجھنا دشوار ہو۔ مقرر کا ایسی بات کہنا جس کا سمجھنا مشکل ہو۔ اَعْوَصَ عَوَصًا و عِیاصًا بخصمہ وعلی خصمہ: مدمقابل کو ایسے دلائل دینا جن سے نکلنا اس کے لئے مشکل ہو، یہاں قیاس کے مطابق اعواصًا ہونا چاہئے۔ ــ فی الکلام: مبہم گفتگو

کرنا۔ اِعْتَاصَ اِعْتِيَاصًا الامرُ عليه: کے لئے سخت ہونا، دشوار ہونا، پیچیدہ ہونا جس کی بنا پر صحیح بات تک نہ پہنچ سکنا۔ العائِص والعَوْص والعَيْصاء: درشتی، سختی ضرورت۔ العَوَص: ناممکن، مشکل۔ الاَعْوَص م عَوْصَاء: مبہم، عسیر الفہم۔ العَوْصاء: اعوص کا مونث: درشتی، ضرورت کلمة عَوْصَاء: نادر یا عسیر الفہم بات۔ العُوَيْص: درشتی، سختی، شدت۔ ـــ م عُوَيْصَه من الامور: مشکل کام، دشوار کام، بات اور معاملہ۔ ـــ من الكلام: عسیر الفہم، کلام جس کا سمجھنا مشکل ہو۔ ـــ من الدواهي: سخت مصائب۔

۲۔ عَاوَصَ مُعَاوَصَةً: سے کشتی لڑنا۔ العَوْص: قوت، حرکت۔ العَوِيص: قوت، حرکت۔

۳۔ العَوْص والعَوِيص: نفس۔

عَوِصَ ـــ عَوَصًا و عِيَاصًا: مشکل ہونا، مغلق ہونا، عسیر الفہم ہونا۔ اِعْتَاصَ: بمعنی عَوِصَ۔ عَوِيص: مشکل، عسیر الفہم، مغلق، غیر واضح۔ اِعتِيَاص: مشکل ہونا، اشکال، دشواری، رکاوٹ، روک۔

عاض: عَاضَ ـ عَوْضًا و عِوَضًا و عِيَاضًا و عَوَّضَ و عَاوَضَ و اَعَاضَ اِعَاضَةً فلانًا من كذا: کو کا بدلہ دینا۔ تَعَوَّضَ منه: سے بدلہ میں کوئی چیز لینا۔ اِعْتَاضَ فلانًا: سے بدلہ میں کوئی چیز مانگنا۔ ـــ منه: سے بدلہ میں کوئی چیز لینا۔ اِسْتَعَاضَ فلانًا: سے بدلہ میں کوئی چیز مانگنا۔ عَوْض (یہ کلمہ مبنی ہے۔ تینوں حرکتوں کے ساتھ استعمال ہوتا ہے۔ اسم ظرف ہے۔ مستقبل کی استغراق کا کام دیتا ہے جیسے لا اُفارِقُكَ عَوْضُ: میں تجھ سے کبھی جدا نہ ہوں گا۔ استغراق ماضی کے لئے بھی آتا ہے جیسے: ما رأيتُ مثله عوضُ: میں نے اس جیسا کبھی نہیں دیکھا۔ یہ نفی کے ساتھ خاص ہے۔ بحالت اضافت مُعْرَب ہوتا ہے۔ جیسے لا اَفعَلُه عَوْضَ العائضين: میں ایسا کبھی نہیں کروں گا، بالکل اسی طرح آپ کہتے ہیں: ابدا الابدين، چنانچہ عوض یہاں ظرفیت ہونے کی وجہ سے منصوب ہے۔ العِوَض جمع اَعْوَاض والعَائِض والمَعُوضة: بدلا، معاوضہ۔ عوض۔

عَاضَ ـ عَوْضًا و عِوَضًا و عِيَاضًا ہ من/ عن: کو کے بدلے میں کچھ دینا، کو کے لئے بطور قیمت کچھ ادا کرنا، کو کی جگہ کچھ دینا، یا رکھنا یا لگانا، کو کا قائم مقام بنانا، کو کی جگہ رکھنا۔ ـــ ہ من/ عن: کو کا معاوضہ دینا، کو کا تاوان دینا، کو کا ہرجانہ ادا کرنا، کو کا بدلہ دینا۔ ـــ ہ ہ: کو کی جگہ دینا۔ ـــ ہ ب: کو کے تبادلہ میں رکھنا۔ ـــ على ہ: کو (اس کے نقصان) کی تلافی کے طور پر دینا۔ اس جیسی چیز تلافی کیلئے دینا۔ لا يُعَوَّضُ: جس کی جگہ پُر نہ کی جاسکے، ناقابل تلافی۔ عَاوَضَ بمعنی عَاضَ۔ اَعْوَضَ بمعنی عَاضَ۔ تَعَوَّضَ ہ: کچھ بدل میں لینا، وصول کرنا۔ ـــ ہ من: کو کے بدل کے طور پر استعمال کرنا۔ ـــ ب من: کے لئے کی شکل میں معاوضہ طلب کرنا، کیلئے کچھ بطور معاوضہ لینا۔ ـــ من: کے خلاف پاسنگ حاصل کرنا۔ اِعْتَاضَ ہ عن / من: کو کے بدل یا معاوضہ میں لینا۔ وصول کرنا۔ اِسْتَعَاضَ ب عن: کو کے بدل کے طور پر لینا۔ ـــ عن ب: کو سے بدلنا کو سے ادلا بدلی کرنا۔ ـــ عن ب کو کے بدلہ میں دینا، کو کی جگہ رکھنا، کو کا قائم مقام بنانا۔ ـــ عن ب: کے ساتھ کو بدلنا۔ ـــ من: سے کا معاوضہ لینا۔ کے خلاف پاسنگ حاصل کرنا۔ عـــن ب: کا کے ذریعے معاوضہ ہونا، کی سے تلافی ہونا، کا کے ذریعے تاوان یا ہرجانہ ہونا۔ عِوَض: بدل، قائم مقام، تلافی، معاوضہ۔ عِوَض: بدلا۔ ہرجانہ، تاوان۔ عِوَضًا عن /من: کے بدل کے طور پر کے قائم مقام کے طور پر، کی جگہ، کے تبادلہ میں، کے معاوضہ میں، کے بجائے۔ تعويض: معاوضہ، تلافی، ہرجانہ، تاوان، ضمانت، حفاظت، خرچ کی ہوئی رقم کی ادائیگی واپس دینا، واپس کرنا، تصفیہ (ان کے ساتھ صلہ عن آتا ہے) جمع تعويضات: بدلہ تلافی، معاوضہ، عوض، پاسنگ، ہرجانہ، ہرجہ، تاوان، بدلہ۔ تعويضي: تعويض سے منسوب۔ مُعَاوضة جمع مُعَاوضات: یکشمت رقم کی ادائیگی کا ٹھیکہ۔ استعاضة عـــن ب: کو کی جگہ رکھنا۔ کو کا قائم مقام بنانا، کی سے ادلا بدلی۔

عاف: ۱۔ عَافَ يَعُوفُ عَوْفًا الطائرُ: پرندے کا کسی چیز پر یا پانی یا مردار پر منڈلانا۔ تَعَوَّفَ الاَسَدُ: شیر کا رات میں شکار ڈھونڈنا اور اسے پھاڑنا۔ العَوْف (ح): شیر (ح): بھیڑیا، آل اولاد کے لئے محنت مشقت کرنے والا۔ العُوَّاف و العُوَافة: وہ شکار جس کو شیر رات کے وقت پھاڑ کھائے، غنیمت۔

۲۔ العاف: آسان، نرم۔ العَوْف: حال، حالت (ح): مرغ۔ ـــ (ح): پرندہ، سخت کوشش، قسمت، یا حصہ، مہمان۔ ابو عوف (ح): زنڈی۔ اُمُّ عوف: مادہ ٹڈی۔

عوق: ۱۔ عَاقَ ـ عَوْقًا و عَوَّقَ اَعَاقَ اِعَاقَةً و اعتاق اعتياقًا ہ عن كذا: کو سے روکنا، باز رکھنا، ہٹانا، کہا جاتا ہے: اَعْوَقَ بي الزادُ او الدابَّةُ اِعواقًا: مجھے توشہ یا سواری نے سفر سے باز رکھا۔ تَعَوَّقَ: پیچھے ہٹنا۔ ـــ فلانًا: کو اس کے ارادہ سے باز رکھنا۔ روک دینا۔ العَائِق (فا) جمع عَوَائِق و عُوَّق: ہر روکنے والی چیز۔ ہر مشغول رکھنے والی چیز۔ عَوَائِقُ الدهر: زمانہ کے مشاغل۔ العَائِقة جمع عَوَائِق: عائق کا مونث، کام سے روکنے والی چیز۔ العَوْق و العُوق جمع اَعْوَاق: ہر روکنے یا مشغول رکھنے والی چیز، لوگوں کے اچھے کاموں سے روکنے والا۔ وادی کا موڑ۔

العُوَق و العَوَق و العِوَق: روکنے والا۔ بزدل۔ رَجُلٌ عُوَقَةٌ و عَيِّقٌ: لوگوں کو اچھے کاموں سے روکنے والا۔ العُوَقَة و العُوَّق و العَيِّق: روکنے والا، بزدل۔ اصل عُوَقَة و عُوَّق و عَيِّق: لوگوں کو اچھے کاموں سے روکنے والا۔ العَيُّوق (فلك) ایک سرخ رنگ کا ستارہ، کہکشاں کے دائیں طرف، جوثریا کے پیچھے رہتا ہے اور اس سے آگے نہیں ہوتا۔

۲۔ العَوْق و العُوق جمع اَعْوَاق: بے فیض شخص۔ العَوَق: بھوک۔ العَائِق (ن): پھولوں کی ایک قسم۔ العُوَاق والعَوِيق: چلتے وقت جانور کے پیٹ سے نکلنے والی آواز۔

عَاقَ ـ عَوْقًا عن: کو سے روکنا، باز رکھنا، منع کرنا۔ ـــ ہ ہ: کو روکنا، کی راہ میں حائل ہونا، میں روڑا اٹکانا، میں رکاوٹ ڈالنا، کو ملتوی کرنا، موقوف کرنا، ٹالنا، میں تاخیر کرنا، کو دیر لگانا، (کام) لٹکائے رکھنا، میں سستی کرنا تاخیر کرنا۔ (کی رفتار کو) کم کرنا۔ عَوَّقَ و اَعْوَقَ بمعنی عَاقَ، تَعَوَّقَ عن: سے رکنا، باز رہنا۔ تَعَوَّقَ: رکنا، راہ میں حائل ہونا، کم ہونا، ملتوی ہونا، موقوف ہونا، موخر ہونا۔ اِعْتَاقَ بمعنی عَاقَ۔ عَوْق: روکنا، راہ میں حائل ہونا، باز رکھنا۔ بٹھائے رکھنا، قابو میں رکھنا، تاخیر کرنا، کم کرنا، ملتوی کرنا، موقوف رکھنا، ٹالنا۔ اِعاقة بمعنی عَوْق۔ عَائِق: رکاوٹ۔ جمع عِيَاق: بانکا، چھیلا، چھیل چھبیلا۔ عَائِقة جمع عَوَائِق: رکاوٹ۔ مانع (جمع موانع) ناکہ۔

عوك: ۱۔ عَاكَ ـ عَوْكًا و مَعَاكًا عليه: پر حملہ کرنا، پر مہربانی کرنا، تَعَاوَكَ القومُ: باہم لڑنا۔ اِعْتَوَكَ القومُ: ہجوم کرنا۔ العَوْك (مص): کہا جاتا ہے: مابه عَوْكٌ: اس میں کوئی حرکت نہیں۔ العَوِيكة و المَعُوكة: لڑائی، قتال۔

۲۔ عَاكَ ـ عَوْكًا و مَعَاكًا عليه: کی طرف متوجہ ہونا۔ ـــ به: کے پاس پناہ لینا۔ المَعَاك: پناہ گاہ۔

۳۔ عَاكَ ـ عَوْكًا و مَعَاكًا مَعَاشَهُ: کمائی کرنا صفت عَائِك

۴۔ المَعَاك: برداشت، راستہ۔

عول: ا۔ عَالَ ـــ ُ عَوْلاً فی حکمه: حکم میں ظلم کرنا، سیدھی راہ سے ہٹنا۔ ـــ عَوْلاً و عَالَ يَعِيلُ عَيْلاً فی المیزان: تولنے میں خیانت کرنا۔ المیزانُ: گھٹنا۔ ـــ ت الناقةُ ذَنَبَها: اونٹنی کا اپنی دم اٹھانا۔ ـــ ت الفریضةُ: مقررہ حصہ کا چڑھنا، کے تیروں کا زیادہ ہونا اور نتیجہ میں حصے کم ہوجانا۔ ـــ امرُ القوم: مضطرب ہونا۔ سنگین ہوجانا۔ ـــ الشیُّ فلاناً: کا کسی پر بھاری ہونا کہا جاتا ہے: عَالَ عَوْلُهُ و عِيلَ عَوْلُهُ: اس کی ماں نے اسے گم کردیا۔ عَالَ و عِيلَ صَبْرُهُ: بے صبرا ہونا۔

۲۔ عَالَ ـُ عَوْلاً و عِيالةً الرجُلُ: کثیر اولاد والا ہونا۔ ـــ عَوْلاً و عِيالةً و عُوُلاً الرجلُ عِيالَهُ: آل اولاد کے معاش کی کفایت کرنا۔ ـــ الیتیمَ: یتیم کی کفالت کرنا۔ عَـالَ و عِيـلَ الرجُـلُ: محتاج ہونا۔ صفت مَعُول۔ عَيَّلَ تَعْيِيلاً عِيالَهُ: اہل وعیال کی معاش کے لئے کافی ہونا۔ اَعَالَ اِعَالةً الرجُلُ: محتاج ہونا۔ ـ عِيالَهُ: کی معاش کے لئے کافی ہونا۔ ـــ و أَعْوَلَ اِعْـوالاً و اَعْيَـلَ اِعْيـالاً الرجُـلُ: بہت اولاد والا ہونا۔ العَائِلُ: اسم فاعل۔ العائِلة: عائِل کا مونث۔ عائلة الرجل: بیوی، اولاد، زیر کفالت لوگ اور باپ کی طرف سے اقارب، کہا جاتا ہے: مالـه عالٌ و لا مالٌ: اس کے پاس کچھ بھی نہیں۔ (نہ کنبہ نہ مال ودولت)۔ العَوْلُ: ہر ایک تکلیف دہ کام، آل اور اولاد کی خوراک عَيِّلُ الرجل جمع عِيال و عَيايِل و عالة: گھر والے جن کا خرچ گھر کے سربراہ کے ذمہ ہو۔ (مذکر ومونث دونوں پر اطلاق ہوتا ہے)۔

۳۔ عَوَّلَ: چلا کررونا۔ ـــ علی فلان وبه: سے مدد لینا، پر بھروسہ کرنا، اعتماد کرنا۔ کہا جاتا ہے: عَوِّلْ علَـيَّ بمـاشئت: جو چاہو مجھ سے مدد لو۔ عَوَّلَ علیه مُعَوَّلاً (تعویلاً نہیں کہا جاتا) اسم عَوَل ہے۔ کہا جاتا ہے: عَوَّلْنـا الی فلان فی حاجتنا فوجدناه نعمَ المُعَوَّل: ہم نے فلاں شخص سے اپنی ضرورت میں پناہ مانگی تو وہ بہترین پناہ گاہ ثابت ہوا۔ اَعْوَلَ: چلا کررونا۔ ـــ ت القوسُ: کمان کا آواز دینا بجنا۔ ـــ علی فلان: پر بھروسہ کرنا، ناز کرنا۔ اِعْتَوَلَ اِعْتِـوالاً: چلا کررونا۔ العَالَة: بارش سے بچنے کے واسطے جھونپڑی۔ چھتری۔ العَـوْلُ: جس سے مدد طلب کی گئی ہو۔ ـــ و العَوْلَة و العَوِيل: چیخ چیخ کر گریہ و زاری کرنا۔ العِوَل: بھروسہ، اعتماد اور استمداد، مددگار کہا جاتا ہے۔ فلانٌ عِوَلِی من الناس: فلاں شخص لوگوں میں سے میرا مددگار ہے۔ المِعْوَل جمع مَعَاوِلُ: کدال، پھاوڑا۔ المُعَوَّل: جس سے فریاد کی جائے جس پر بھروسہ کیا جائے۔

۴۔ اَعَالَ و اَعْيَلَ: حریص ہونا صفت مُعْوِل و مُعِيل، اَعْوَلَ الرجُلُ: حریص ہونا۔

۵۔ العَالَة (ح): شترمرغ۔

○ عَالَ ـُ عَوْلاً: راہ حق سے ہٹنا۔ ـــ ہ: پر ظلم کرنا، کو تکلیف یا مصیبت پہنچانا؟ پر بھاری ہونا۔ عَالَ صبرُہ و عِيلَ صبرُهُ: بے صبرا ہوجانا۔ ـــ ُ عَولا و عِيالةً ہ: کی مدد کرنا، کا بوجھ اٹھانا کو سنبھالے رکھنا، کو سہارا دینا، کو زندہ رکھنا۔ کو (خصوصاً کنبہ کے افراد کو) کھلانا، گھر کا بار سر پر اٹھانا، کی غذا کو مہیا کرنا پڑنا، کی مدد کے لئے ذمہ دار ہونا، کو غذا فراہم کرنا، کے گھر کا خرچ چلانا، عَالَ: بہت سے افراد کے کنبہ والا ہونا۔ عَوَّلَ: ماتم کرنا، گریہ زاری کرنا، چیخنا، چلانا (کتے کا) بھونکنا۔ ـــ علی: پر بھروسہ کرنا، اعتماد کرنا، پر فیصلہ دینا، کا پختہ فیصلہ کرلینا، کا/ کے کرنے کا ارادہ ہونا، کا ارادہ کرنا۔ لا به يُعْمَلُ ولا عليهِ يُعَوَّلُ: کالعدم۔ اَعْوَلَ: ماتم کرنا، گریہ زاری کرنا، چیخنا، (کتے یا بھیڑے کا) چیخنا، کراہنا، واویلا کرنا۔ أعَال ہ: کی مدد کرنا، کا بوجھ اٹھانا، کو سہارا دینا، کو سنبھالے رکھنا، کو زندہ رکھنا، کو کھلانا پڑنا (خصوصاً کنبہ کے افراد کو)، کے گھر کا خرچ چلانا، کی مدد کا ذمہ دار ہونا، کو غذا فراہم کرنا، کے گھر کا خرچ چلانا۔ ـــ: بہت سے افراد کے کنبہ والا ہونا۔ عَوْل: ماتم، گریہ زاری، چیخنا چلانا، (کتے یا بھیڑے کا) چیخنا، کراہنا، واویلا کرنا، سہارا، امداد، گھر کا خرچ اٹھانا، گھر کا بوجھ اٹھانا، مدد کرنے والا۔ عِوَل: بھروسہ، اعتماد، اعتبار۔ عَيِّل: (کسی کی مدد پر انحصار کرنے والا) کنبہ، گھر بار، اہل خانہ اور شاگرد پیشہ، چھوٹا بچہ، بچہ جمع عِيَال و عالَة: دست نگر، متوسلین، عِيالٌ علی اور عَـالَةٌ عـلی: کے خرچ پر رہنے والا، والی، مکمل طور پر (کسی پر) انحصار کرنے والا (پر) بوجھ۔ عَالَة: بارش سے چھت کی سی پناہ گاہ۔ ـــ ـلـ ماتم، گریہ زاری، چیخنا، چلانا واویلا کرنا، (کتے یا بھیڑیے کا) چیخنا چلانا۔ طفیلی، مفت خورہ۔ طفیلی پودا یا کیڑا۔ مِعْوَل جمع مَعَاوِل: کدال، کھرپا، جو چیز اندر ہی اندر جڑیں کاٹنے اور تباہی و بربادی کا کام دے۔ منفی عنصر۔ معاول هدامة: تخریب کار عناصر۔ معاول الافساد و التقويض: تباہ کار اور تخریب کار عناصر۔ اِعالة: غذا و سہارا، امداد، گھر کا خرچ چلانا۔ عـائـل: زندہ رکھنے والا، بوجھ اٹھانے والا، سہارا دینے والا، سنبھالے رکھنے والا، گھر کا خرچ چلانے والا، سارے خاندان کے لئے کمانے والا جس کے سر پر گھر بھر کا بار ہو۔ عائلة جمع عائلات و عـوائـل: بیوی، بچے، بال بچے، کنبہ، خاندان، گھر بار، اہل خانہ اور شاگرد پیشہ۔ عائلی: گھریلو، خاندانی۔ مُعَوِّل علی: کا تہیہ کئے ہوئے، کا فیصلہ یا ارادہ کئے ہوئے۔ مُعَوَّل: بھروسہ کی چیز، بھروسہ، اعتماد، انحصار، دارومدار، آسرا، بھروسا، سہارا۔ ليس عليه مُعَوَّل: وہ قابل اعتماد نہیں، کوئی اس پر بھروسہ نہیں کرسکتا۔ مُعِيل: بمعنی عائل۔

عوم: ا۔ عَـامَ ـُ عَوْمًا فی الماء: پانی میں تیرنا۔ صفت عَائِـم۔ ـــ ت السفينةُ فی الماء: کشتی یا جہاز کا پانی میں چلنا۔ ـــ النجومُ: ستاروں کا چلنا۔ عَوَّمَ السفينةَ: کشتی کو پانی میں چلانا، آج کل کہا جاتا ہے: عَوَّمَ السفينة الغريقة: اس نے ڈوبی ہوئی کشتی کو پانی کی سطح پر لاکر چلایا۔ العامُ: عامة کی جمع۔ العامَة جمع عـام: تر ونا لٹھوں کا ٹھاٹھ، جسے پانی میں کشتی کا طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ صحراء میں سوار کا دھڑ جو چلتا نظر آتا ہے۔ العُومة جمع عُوَم (ح): پانی میں تیرنے والا کیڑا۔ العُوَّام: سوار کا سر جو صحراء میں چلتا دکھائی دے۔ العَوَّام: عائم کا اسم مبالغہ، تیز چلنے والا گھوڑا۔ المُسْتَعَام: جہاز، کشتی۔

۲۔ عَامَ ـُ عَوْمًا الزمامُ: لگام ہلنا۔

۳۔ عَوَّمَ: کٹی ہوئی کھیتی کو دستہ دستہ رکھنا۔ العَامَة جمع عامٌ: کٹی ہوئی کھیتی کے جمع شدہ گٹھے۔

۴۔ عَـوَّمَ الکـرمُ: انگور کی بیل کا ایک سال چھوڑ کر پھل لانا۔ ـــ ت النخلةُ: کھجور کے درخت کا ایک سال پھل لانا اور ایک سال پھل نہ لانا۔ عَاوَمَ ت النخلة: کھور کے درخت کا ایک سال پھل لانا اور ایک سال پھل نہ لانا۔ ـــ فلانٌ فلاناً: کا سے ایک سال کے لئے کرایہ پر معاملہ کرنا۔ أَعْوَمَ اِعْوامًا: ایک سال کا ہونا کا سال کے شروع میں ہونا۔ ـــ العَام جمع اَعْوَام: سال کی متواتر چار فصلیں۔ سال، اس کی تصغیر عُوَيم اور نسبت عامِيّ ہے۔ کہا جاتا ہے: لقيتة ذات عُوَيم: میں اسے ایک سال ملا۔ اس کو گزشتہ زمانہ کے معنی میں استعمال کیا جاتا ہے۔

۵۔ العام: دن۔ العَامَة جمع عَامٌ: عمامہ کا پیچ۔ العُوْمَة جمع عُوَم (ح): ایک قسم کا سانپ۔

○ عَـامَ ـُ عَوْمًا: تیرنا، عَوَّمَ ہ: (جہاز یا کشتی وغیرہ کو تیرانا، سمندر میں رکھنا، اتارنا۔ ـــ ہ: کو غرقاب کرنا۔ عَوم: تیرنا۔ عَام جمع اَعْوَام: سال۔ عـامئذٍ: اس سال۔ عَوَّام: اچھا تیراک، حـوض عوّام: تیرتی

ہوئی یا متحرک گودی (Floating dock)۔ عَوَّامَة جمع عَـوَّامَـات: پیراک پیپا، تیرونا Buoy یا life buoy۔ ہوا بھری ٹیوب جو ڈوبنے نہیں دیتی، لٹھوں کا ٹھاٹھ، حوض عَـوَّام: تیرتی ہوئی یا متحرک گودی۔ عَائِم: تیرنے والا۔ جسر عائم: تیرتا ہوا یا متحرک پل۔ کشتیوں کا پل۔ پن روکی پل (Pontoon bridge)۔ رافعـه عَـائِمـه: متحرک کرین Floating crane۔

عون: ا۔ عَانَ ـُ عُوُونًا المرأةُ: عورت کا ادھیڑ عمر ہونا۔ عَوَّنَ تَعْوِينًا المرأةُ: عورت کا ادھیڑ عمر والی ہونا۔ الـعَـوَان جمع عُـوْن: ادھیڑ عمر۔ بار بار ہونے والی جنگ۔ الـحـربُ العَوَان: شدید ترین لڑائی۔ ضرب المثل ہے: العَوَان لا تُـعَلَّم الخِمرَة: وہ عورت جس نے یکے بعد دیگرے کئی شادیاں کی ہوں، اس بات کی محتاج نہیں ہوتی کہ کوئی اسے دوپٹا اوڑھنا سکھائے۔ یہ مثال تجربہ کار اور گرم سرد دیکھے ہوئے پر بولی جاتی ہے۔ المُتَعَاوِنَة: بوڑھی، سن رسیدہ عورت

۲۔ عَـوَّنَ تَـعْوِيـنًـا وعَـاوَنَ مُـعَاوَنَةً وعِوَانًا هُ على الشيءِ: کی کسی چیز میں مدد کرنا۔ اَعَـانَ اِعَانَةً هُ على الشـيءِ: کی کسی چیز میں مدد کرنا۔ دعاء میں کہتے ہیں: رَبِّ أَعِنِّـي ولا تُـعِـنْ عليّ: اے میرے پروردگار میری مدد فرما، اور میرے خلاف مدد نہ کرنا۔ ـــ هُ منه: کو سے چھٹکارا دلانا، کو سے رہائی دینا۔ تَـعَـاوَنَ واعْتَوَنَ القومُ: ایک دوسرے کی مدد کرنا۔ اِسْتَعَانَ فلانًا و بفلان: سے مدد مانگنا۔ العَون (واحد جمع مذکر ومونث کیلئے) جمع اَعْـوَان: مدد، مددگار، خادم۔ التَّـعَـاوُنِيَّة: دکان امداد باہمی Coopreratıve یا Co-op۔ الـمَـعَانَة و الـمَعُونة و المَعُون: مدد۔ المِعْوَان جمع مَعَاوِين: بہتر مددگار، بہت مددگار۔

۳۔ العَانَة جمع عُوْن و عانات (ح): گدھی، گورخر کا ریوڑ، پیڑو۔ الـعَـوَان جمع عُـوْن: بارش شدہ زمین۔ العَـوَانَة: کھجور کا لمبا درخت، ایک کیڑا جو ریت میں ہوتا ہے۔ (ح): سہ سے مشابہ ایک جانور۔

○ عاوَنَ ہ في: کی میں یا سے مدد کرنا۔ ـــ ہ على: کی کو حاصل کرنے کیلئے مدد کرنا۔ ـــ ہ في: کی میں حمایت کرنا، کو میں امداد دینا، کی میں اعانت کرنا، کی میں امداد کرنا، اَعَان بمعنی عاوَن نیز أَعَانَ ہ من: کو سے آزاد کرنا، کی سے گلو خلاصی کرانا، کو سے چھٹکارا دلانا۔ تَـعَاوَن: ایک دوسرے کی مدد کرنا، امداد کرنا، حمایت کرنا، تعاون کرنا، مل کر کام کرنا، مشترکہ طور پر کام کرنا۔ اِسْتَعَـان ہ/ب على: سے کے خلاف مدد کرنے کی درخواست کرنا۔ تقاضا کرنا۔ سے کے خلاف مدد کیلئے رجوع کرنا۔ ـــ ہ / ب على: سے کیخلاف مدد طلب کرنا۔ ـــ ہ و ہ / ب: سے رجوع کرنا۔ ـــ ہ/ ب على: میں کیلئے کا استعمال کرنا۔ عون: مدد، امداد، آڑے وقت پر یا میں اعانت حمایت، تائید، پشت پناہی۔ جمع اَعْـوَان: مددگار، خادم، محافظ دستہ، چھوٹا اہلکار، عدالت کا چپڑاسی (Court usher)۔ اعوان المطافی: فائرمین (فائر بریگیڈ کے) عَوْنَة: جبری مزدوری بیگار (Corvee)۔ عَانَة: موئے زیر ناف۔ عَوَان: ادھیڑ عمر کا۔ ـــ بين: کے مابین ثالث یا درمیان کا۔ حرب عَوَان: وقفہ وقفہ کے بعد ہونے اور نہ ختم ہونے والی جنگ۔ مِعْوَان جمع مَعَاوِين: اکثر مدد کرنے والا، قابل اعتماد سہارا، مددگار، مدد کا ذریعہ، جس کے پاس بار بار جایا جائے یا جس سے رجوع کیا جائے، مدد، امداد۔ مَـعُـونَة: مدد، امداد، آڑے وقت پر یا میں اعانت، حمایت، تائید، پشت پناہی۔ مَـدَّيَدَ المَعُونَة ل: کو مدد پہنچانا، کی طرف مدد کا ہاتھ بڑھانا۔ مُعَاوَنة اعانة: مدد، امداد، اعانت، حمایت پشت پناہی جمع اعانات: (قیمتیں کم کرنے کیلئے امداد۔ چندہ، مہینہ، وظیفہ، (مالی) امداد۔ تَـعَـاوُن: تعاون۔ شِـرْكَةُ التَعَاوُن: کوآپریٹو سوسائٹی، انجمن امداد باہمی، کوآپریٹو۔ جمعية تعاونيه: کوآپریٹو سوسائٹی، کوآپریٹو۔ هيئة تعاونيه: کوآپریٹو کارپوریشن، کوآپریٹو۔ تَـعَـاوُنِيَّة: باہمی سپرٹ، بھائی چارہ کی سپرٹ، تعاون۔ مُعَاوِن: مددگار، مفید، حامی، پختہ سہارا، مدد کرنے والا، نائب، معاون Adjutant، ایڈی کانگ (Aid- de- camp)، پولیس آفیسر (نواحی علاقہ کا)۔ مُعَاوِنية: پولیس سٹیشن، تھانہ۔ مُعِين جمع مُعِينُون: مددگار، مؤید، حامی، پختہ سہارا، معاون، اسسٹنٹ۔

عوه: ا۔ عَـاهَ ـُ عُوُوهًا و عِيهَ الزرعُ: کھیتی کا آفت زدہ ہونا۔ ـــ الرجُلُ: آفت رسیدہ کھیت یا جانوروں کا مالک ہونا صفت عَائِه و عَاهٍ و اَعْوَهُ۔ عَوَّهَ: آفت زدہ کھیت یا جانوروں کا مالک ہونا۔ ـــ الرجُلَ: کو آفت پہنچانا۔ اَعَـاهَ اِعَـاهَةً و اَعْوَهَ اِعْوَاهًا و تَـعَوَّهَ تَعَوُّهًا: آفت زدہ کھیت یا جانوروں والا ہونا۔ العَاهَة جمع عَاهَات: آفت۔ اهلُ العَاهات: آفت رسیدہ لوگ۔ الـمَعْيُوه و الـمَعُوه و المَعِيه من المواشي وغيرها: آفت رسیدہ مویشی وغیرہ۔

۲۔ عَـوَّهَ القومُ: کچھ دیر سونے کیلئے سفر میں ٹھہرنا۔ ـــ عليهم: کے پاس ٹھہرنا، اقامت کرنا۔

○ عَاهَة جمع عَاهَات: بیماری، کمزوری، درماندگی، ضعف، خستہ حالی، جسمانی نقص، جسمانی معذوری، پت روگ ہمس اور پالا، پودوں کا جھلسنا، پھپھوندی وغیرہ۔ مَـعُـوه: پت روگ والا، ہمس پالا کا مارا ہوا جھلسا ہوا، پھپھوندی لگا ہوا۔ مَعْيُوه: بمعنی مَعُوه۔

عوی: ا۔ عَوَى ـِ عُوَاءً وعَيًّا و عَوَّةً و عَوِيَّةً الكلبُ والذئبُ وابنُ آوى: کتے، بھیڑیے اور گیدڑ کا بھونکنا، عوام عَوْعَى کہتے ہیں جو ایک سریانی لفظ ہے، کہا جاتا ہے: فـلانٌ مـايعوي و ما ينبح: فلاں کمزور ہے۔ ـــ القومَ الى الفتنه: لوگوں کو فساد کی طرف بلانا۔ ـــ عَيًّـا و عَوَّى عَن الرجل: کی طرف سے جواب دینا اور غیبت کرنے والے کو جھٹلانا۔ عَـاوَى مُـعَـاوَاةً الكلابَ: بھونک کر کتوں کو بھونکنے پر اکسانا۔ تَعَاوَى تَـعَاوِيًـا القـومُ على فلان: پر ہجوم کرنا۔ اِعْتَوَى اِعْتِـوَاءً الـكـلـبُ: کتے کا بھونکنا۔ اِسْـتَـعْـوَى اِسْتِعْوَاءً هُ: کو بھونکوانا۔ ـــ القومَ: سے فریاد کرنا، کو فتنہ پر ابھارنا۔ العَـوَّاء (ح): بہت بھونکنے والا کتا۔ الـعَـوَّة (مص): آواز، شور۔ الـمُعَاوِيَة (ح): کتیا (ح): لومڑی کا بچہ۔

۲۔ عَـوَى ـِ عَيًّا هُ عن الشيءِ: کو سے باز رکھنا۔ وعَوَّى القوسَ ونحوَها: کمان وغیرہ کو جھکانا۔ ـــ الحبلَ او الشَّـعـرَ: رسی یا بالوں کو موڑنا۔ اِعْتَوَى اِعْتِـوَاءً الشيءَ: کو موڑنا۔ اِنْعَوَى اِنْعِوَاءً: مڑنا۔

۳۔ العَوَّة و العُوَّة: چوتڑ۔

○ عَوَى ـِ عُوَاءً: (کتے، بھیڑیے گیدڑ) کا بھونکنا، چیں چیں کرنا، چوں چوں کرنا، جھینکنا، عَـاوَاہ: پر بھونکنا۔ اِسْتَعْوَى ہ: کو بھونکنے کے لئے کہنا۔ عُوَاء: بھونکنا، کتے بھیڑیے اور گیدڑ کی چیخیں۔

عیب: ا۔ عَـابَ ـِ عَيْبًا الشيءَ: کو عیب دار کرنا، بنانا، صفت فاعلی عَـائِـب صفت مفعولی: مَـعِيب ومَعْيُوب۔ ـــ فلانًا: کو عیب کی طرف منسوب کرنا۔ ـــ الشيءُ: عیب دار ہونا صفت عائب۔ عَيَّبَ وتَـعَيَّبَ الـرجلَ: کو عیب کی طرف منسوب کرنا۔ ـــ الشيءَ: کو عیب دار بنانا۔ تَعَايَبَ القومُ: ایک دوسرے کا عیب بیان کرنا۔ الـعَـاب: عیب، برائی۔ الـعَيب (مص) جمع عُيُوب: برائی۔ العَيبَة جمع عِيَب وعِيَاب وعِيبَات: ایک بار عیب جوئی کرنا، برائی۔ الـعَيَّاب و العَيَّابَة و العُيَبَة: بڑا عیب جو۔ الـمَعَاب و المَعَابَة جمع مَعَايِب: برائی۔ المَعِيب والمَعْيُوب: عیب دار۔

۲۔ العَيْبَةُ جمع عِيَب وعِيَاب وعِيبَات: چمڑے کی زنبیل۔ کپڑوں کو محفوظ رکھنے کا صندوق۔ عند العامة:

گھگھو گھوڑے وغیرہ۔ یہ لُعَیْبَۃ کا مخفف اور لُعْبَۃ کا مُصَغَّر ہے۔ ـــ من الرجل: بھید کی جگہ۔ العِیَاب: سینے اور دل المُعَیَّب: زنبیل ساز۔

○ عَابَ ـِ عَیْبًا: ناقص ہونا، نامکمل ہونا، غلط ہونا، داغ دار ہونا، بگڑی ہوئی شکل والا ہونا، ناتمام ہونا، ناقص ہونا، غلطیوں سے پر ہونا، خطا کار ہونا، قصوروار ہونا۔ ـــ ہ: کو ناقص کرنا، داغدار کرنا، کو بگاڑنا، خراب کرنا، کا ستیاناس کرنا، کی شکل بگاڑنا، کی صورت بگاڑنا۔ ـــ ہ/ ہ کی غلطیاں نکالنا، پر اعتراض کرنا، پر نکتہ چینی کرنا، کی عیب جوئی کرنا، ـــ ہ: پر غلطی یا برائی کا الزام لگانا۔ ـــ ہ/ ہ کا موجب رسوائی ہونا، کو ذلیل کرنا، کی ذلت کا موجب ہونا۔ ـــ ہ علی: کو پر ملامت کرنا، کی پر مذمت کرنا، پر کا الزام لگانا، پر کو برا بھلا کہنا، کی وجہ سے کی مذمت کرنا، برائی کرنا، میں نقص نکالنا، عیب لگانا۔ عَیَّبَ ہ: کو ناقص کرنا، نکما کرنا، کو بگاڑنا، کی صورت بگاڑنا، کی شکل بگاڑنا۔ ـــ ہ/ ہ کی غلطیاں نکالنا، پر اعتراض کرنا، پر نکتہ چینی کرنا، کی عیب جوئی کرنا۔ ـــ ہ: کو غلطی یا برائی کا الزام دینا، پر غلطی یا برائی کی تہمت لگانا۔ ـــ ہ: کو ملامت کرنا، کی مذمت کرنا، برا بھلا کہنا، کی برائی کرنا، کو جھاڑ جھپاڑ کرنا، کو سرزنش کرنا، کو سرکاری طور پر سرزنش کرنا، کو ملامت کرنا، کو ڈانٹنا، جھڑکنا، کو سخت سست کہنا۔ عَیْب جمع عُیُوب: نقص، خامی، داغ دھبہ، خرابی، عیب، سقم، کمزوری، ادھوراپن، برائی، گناہ، پسندیدہ کمزوری، رسوائی، فضیحت، بے عزتی، ذلت، موجب رسوائی یا شرمناک بات۔ عیب جسمی: جسمانی نقص۔ عیب علیك: شرم شرم، تمہیں شرمندہ ہونا چاہیے۔ عَیْبَۃ جمع عَیْبَات وعِیَب وعِیَاب: چمڑے کا بیگ، چمڑے کا سوٹ کیس: غلطی، نقص، داغ دھبہ، رسوائی۔ مَعَاب جمع مَعَایِب: غلطی، نقص، داغ دھبہ، کمی، سقم، خرابی، عیب، ادھورا پن، برائی، گناہ، ذلت، رسوائی، بے عزتی، فضیحت، مَعِیب: ناقص، نامکمل، غلط، داغ دار، غیر صحت مند، بیمار، شرمناک، رسوائی کا موجب۔ مَعْیُوب بمعنی مَعِیب۔ مُعَیِّب: عیب جوئی کرنے والا، معترض، نکتہ چین، عیب جو، حرف گیر۔

عیث ا۔ عَاثَ ـِ عَیْثًا وعُیُوثًا وعَیَثَانًا الشیئَ: کو خراب کرنا، کہا جاتا ہے: عَاثَ الذئبُ فی الغنم وعاث فی الارض فسادا: بھیڑیے نے بکریوں میں تباہی مچادی، اس نے زمین میں غارت گری کی۔ ـــ فی مالہ: مال میں فضول خرچی کرنا اور خرچ کرنے میں جلدی کرنا صفت مذکر: عَیْثَان صفت مونث: عَیْثَی ـــ العائث (ح): شیر۔ العَیْثَۃ: ایک بار کی فساد انگیزی۔ العَیُوث والعَیَّاث: بہت فساد مچانے والا۔ (ح): شیر۔

۲۔ عَیَّثَ: اندھیرے میں ہاتھوں سے ٹٹولنا، کہا جاتا ہے: عَیَّثَ یفعل کذا: وہ ایسا کرنے لگا۔

۳۔ تَعَیَّثَتِ الابلُ: اونٹوں کا سیرابی سے کم پانی پینا۔

۴۔ العَیْثَۃ: نرم زمین۔

○ عَاثَ ـِ عَیْثًا فی: میں آفت پیدا کرنا، تباہی و بربادی کا باعث بننا، لوٹ مار اور غارتگری مچانا، طوفان بپا کرنا، عاث فسادا فی: میں لوٹ مار مچانا، تباہی و بربادی کرنا۔ ـــ فی مالہ: اپنا مال ضائع کرنا، اپنی دولت اڑانا، برباد کرنا۔ عَیَّثَ: اندھیرے میں ٹٹولنا، ٹامک ٹوئیے مارنا۔

عیج: عَاجَ ـِ عَیْجًا بالشیئ: کی پرواہ کرنا کہا جاتا ہے: لا اعیج بکلامہ: میں اس کی بات کی پرواہ نہیں کرتا۔ مَا عِجْتُ بالشیئ: میں اس سے راضی نہیں ہوا۔ شربتُ الدواءَ فما عِجْتُ بہ: میں نے دوا پی مگر مجھے کچھ فائدہ نہیں ہوا۔

○ عَیَّدَ: جشن یا تہوار منانا۔ ـ علی: کو مبارکباد دینا، یا کہنا (کسی جشن، تہوار یا عید پر)، سے خوش وخرم (عید، جشن، تہوار) کی تمنا کا اظہار کرنا۔ عَایَدَ علی: (عید، جشن، تہوار کے موقع پر) کو مبارکباد دینا، سے خوش وخرم عید، جشن، تہوار) کی تمنا کا اظہار کرنا۔ عِید جمع اَعْیَاد: عید، جشن، تہوار، خوشی، مسرت، چھٹی، تعطیل۔ عیدالرسل: سینٹ پیٹر اور پال کا دن۔ عیدُالصعود: رفع مسیح کا دن۔ العید الصغیر: چھوٹی عید۔ عیدالفطر: عیدالفطر، چھوٹی عید۔ عید الاضحی: عید قربانی، العید الکبیر: عیدالاضحیٰ، بڑی عید۔ عیدُ الکِسْوَۃ: شوال کے مہینہ میں قاہرہ سے مکہ معظمہ میں کِسْوَۃ (غلاف کعبہ) کی رسمی منتقلی کے موقع پر منایا جانے والا تہوار۔ عیدیۃ تہوار کے موقع پر دیا جانے والا تحفہ، سال نو کا تحفہ۔ مُعَایَدَۃ: تہوار منانا، مبارکبادوں کا تبادلہ، جمع معایدات: عید، تہوار جشن کے دنوں میں مبارکبادی کے لئے آنا۔

عیر ا۔ عَارَ ـِ عَیْرًا: حیرانی کے ساتھ آنا جانا۔ الفرسُ: گھوڑے کا ناک کی سیدھ میں بھاگنا کہ کوئی چیز اسے نہ پھیر سکے۔ اسم العِیَار۔ ـــ ت القصیدۃ قصیدہ کا مشہور ہونا۔ أعَارَ إعارۃً الفرسَ کو چرنے کے لئے چھوڑ دینا۔ العَائِر (فا): حیران، چکر لگانیوالا۔ سهمٌ عائرٌ: وہ تیر جس کے چلانے والا کا پتہ نہ ہو۔ قَصِیدَۃٌ عَائِرَۃٌ: مشہور قصیدہ۔ شاۃ عَائِرۃ بکری جو دو گلوں کے درمیان پریشان پھرے کہ کدھر جائے۔ العَیْر (مص) جمع اَعْیَار وعُیُور وعُیُورَۃ وعِیَارَات مونث عَیْرَۃ (ح) گدھا، گورخر، گورخر کے معنی میں زیادہ استعمال ہوتا ہے۔ العِیر جمع عِیَرَات وعِیَرَات: قبیلہ حمیر کا قافلہ، پھر تمام قافلوں پر اس کا اطلاق ہونے لگا۔ العِیَار: عَیْر کی جمع۔ العَیَّار: بہت پھرنے والا، آوارہ گرد۔ فرسٌ عَیَّار: بدک کر بھاگ جانے والا گھوڑا۔ المُعَار من الخیل: گھوڑا جو سوار کے ساتھ راستہ سے ہٹ جائے۔ المُسْتَعِیر: جو گدھے کے مشابہ ہو۔

۲۔ عَارَ ـِ عَیْرًا فلانًا: پر عیب لگانا۔ عَیَّرَ فلانًا: کی عار کی طرف نسبت کرنا، کے کام کی برائی بیان کرنا۔ کہا جاتا ہے: عَیَّرہ کذا وعَیَّرہ بکذا: کو عار دلانا۔ تَعَایَرَ القومُ: ایک دوسرے کا عیب بیان کرنا، ایک دوسرے کو شرم دلانا۔ العار جمع اَعْیَار: عیب، ہر وہ قول اور فعل جس سے آدمی کو شرم آئے۔ المَعَایِر عیوب

۳۔ عَیِّرَ الماءُ: پانی کا کائی والا ہونا۔

۴۔ عَایَرَ مُعَایَرَۃً وعِیَارًا فلانًا: ایک دوسرے پر فخر کرنا۔ ـــ المِکْیَالَ او المِیزَانَ: ناپ تول کو جانچنا تاکہ معلوم ہو کہ وہ صحیح ہے۔ العِیَار جمع عِیَارَات: روپے، اوزان اور ناپنے کی چیزوں کا قانونی پیمانہ، معیار۔ عِیَارُ الشیئ: پیمانہ۔ عِیَار الدراهم او الدنانیر دراہموں اور دیناروں کا ٹھپہ۔ المِعْیَار جمع مَعَایِیر: کسوٹی

۵۔ اَعَارَ اِعَارَۃً الفرسَ گھوڑے کو موٹا کرنا۔ المُسْتَعِیر موٹا گھوڑا۔

۶۔ العَیْر: ہرابھری چیز، آنکھ کی پتلی، پلک، کھونٹی، ہودج کے آگے لگی ہوئی لکڑی، پہاڑ، سردار، بادشاہ، ڈھول۔ عَیْرُ القدم: قدم کے بیچ کا ابھرا ہوا حصہ۔ عیرُ النصل: نیزہ یا تیر کے پھل کے درمیان کا ابھرا ہوا حصہ۔ عَیْرُ الورقۃ: پتے کی درمیانی لکیر۔

○ عَارَ ـِ عَیْرًا: ادھر ادھر مارا مارا پھرنا، بھٹکنا، بھٹکتے پھرنا، بچھڑ جانا، منہ اٹھائے پھرنا۔ عَیَّرَ ہ/ ہ/ ب/ علی: (پر) کی ملامت کرنا، جھاڑ جھپاڑ کرنا، کو ڈانٹنا، ڈانٹ ڈپٹ کرنا، جھپاڑ کرنا، کو برا بھلا کہنا، عیب لگانا، ـــ ہ: سے بدسلوکی کرنا، بری طرح پیش آنا، کو گالی دینا، سے سخت کلامی کرنا، کے خلاف دشنام طرازی کرنا، کی بے عزتی کرنا، توہین، ہتک یا اہانت کرنا، کو ذلیل کرنا کو کوسنے دینا، برا بھلا کہنا۔ عَایَرَ ہ (پیمانے، باٹ) جانچنا، کا اندازہ کرنا، کی جانچ کرنا، کی درستی جانچنا۔ تَعَایَرَ: ایک دوسرے کو گالیاں دینا۔ عار جمع اَعْیَار علی: پر بے عزتی، رسوائی، فضیحت، عار، ذلت، موجب

رسوائی، شرمناک بات۔ عَیر جمع اَعْیَار: جنگلی گدھا۔ عِیر جمع عِیرات: قافلہ، کاروان۔ لا فی العیر ولا فی النفیر: نہ یہاں نہ وہاں، کسی طرح نہیں، غیر اہم، عِیَار جمع عِیَارات: پیمانہ، مقدار، ناپ، پیمائش، معیار، (ناپ تول کا) پیمانہ: (سونے چاندی کی اشیاء کا) کھرا پن۔ بندوق وغیرہ کی اندرونی قطر کی نالی جمع عیارات و اَعْیِرَۃ نیز عیار ناری: فائر۔ عَیَّار جمع عَیَّارُون: آوارہ گرد، کوچہ گرد، ہرزہ گرد، بدذات، بے اصول شخص، پکا آوارہ گرد، مفت خورہ، بے گھر، بے در، خانہ بدوش، عَیَّار جمع عیارات: کرین۔ مِعْیَار: ناپنا، مساحت، جانچنا، اندازہ کرنا، پیمائش، مقدار ناپ، درجہ، جمع مَعَایِیر: معیاری پیمانہ، پیمائش اور وزن کا پیمانہ، معیار۔ مِعْیَارُ العیش: معیار زندگی۔ مِعْیَارُ الذھب: سونے کا معیار۔ مَعَایِر (جمع) غلطیاں، برائیاں، گناہ، بدنامیاں، رسوائیاں، نفرتیں۔ مُعَایَرَۃُ المَوَازِین والمکاییل: باٹوں اور پیمانوں کی تصدیق۔

عیس: اَعْیَسَ اِعْیَاسًا الزرعُ: کھیتی کا خشک ہونا، تَعَیَّسَت الابلُ: اونٹوں کا بھورے رنگ والا ہونا۔ العِیس واحد اَعْیَس (مذکر) اور عَیْسَاء (مونث): بھورے رنگ کے اونٹ، عمدہ قسم کے اونٹ۔ العَیَس و العِیسَۃ: بھورا رنگ۔ العَیْسَاء (ح): مادہ ٹڈی۔ عِیسٰی: عبرانی لفظ۔ مسیح علیہ السلام کا نام۔ نسبت کے لئے عِیسَوی اور عِیسِیّ آتا ہے۔

○ عَیسلان: سنبل۔

عیش: عَاشَ ـِ عَیشًا و عِیشَۃً و مَعَاشًا و مَعِیشًا و مَعِیشَۃً و عَیشُوشَۃً: زندہ رہنا۔ عَیَّشَ و اَعَاشَ اِعَاشَۃً ہُ: کو زندہ رکھنا۔ عَایَشَ ہُ: کے ساتھ زندگی گزارنا۔ تَعَیَّشَ: اسباب زندگی کے لئے کوشش کرنا۔ تَعَایَشَ القومُ بالألفۃ والمودّۃ: محبت اور پیار سے ایک ساتھ زندگی گزارنا۔ العَائِش (فا): کہا جاتا ہے۔ ھو رجُلٌ عائِشٌ: اس کی حالت اچھی ہے۔ العَیش (مص): زندگی، کھانا، روٹی۔ ــــ والعِیشَۃ: زندگی کی حالت، کہا جاتا ہے: عیشۃٌ راضیۃٌ: پسندیدہ حالت زندگی۔ العَیَّاش: روٹی پکنے والا، کھانا فروخت کرنیوالا۔ عائِش کا مبالغہ۔ المَعَاش جمع مَعَایِش: کھانے پینے کی اشیاء جن سے گزران ہو سکے۔ ذریعہ زندگی، زندگی کی تلاش کا وقت یا جگہ۔ المَعِیشَۃ جمع مَعَایِش: کھانے پینے کی اشیاء جن سے گزران ہو سکے۔ ذریعہ زندگی۔ المُتَعَیِّش (فا): جس کے پاس گزر بسر کیلئے کچھ ہو۔

○ عَاشَ المَلِكُ یالِیَعِش المَلِكُ: بادشاہ زندہ باد۔ عَاشَ حَیَاتَہُ: اپنی زندگی سے لطف اندوز ہونا، اپنی زندگی سے اچھی طرح فائدہ اٹھانا۔ تَعَیَّشَ ب: سے بڑی مشکل سے گزارہ کرنا، سے روزی کمانا، سے آمدن کے اندر گزر بسر کرنا۔ ــــ مِن: پر زندگی بسر کرنا، پر یا سے زندہ رہنا۔ عَیشٌ: زندگی، زندہ رہنے کا انداز، طرز زندگی، معاش زندگی، ذریعہ آمدنی، ذریعہ معاش، وجود، بقا، ہستی، روٹی۔ مُسْتَوَی العَیش: معیار زندگی۔ عیش غُراب: سانپ کی چھتریاں، کھمبی۔ عِیشَۃ: زندگی کی قسم، طرز زندگی، زندگی۔ مَعَاش: زندگی، طرز زندگی، زندگی کا سٹائل۔ روزی، ذریعہ معاش، آمدنی۔ جمع معاشات: ریٹائرمنٹ کی تنخواہ، پنشن، کسی عوامی بہبود کے فنڈ سے ملنے والے منافع یا الاونس۔ ذو المَعَاش: پنشنر۔ ارباب المعَاشات: پنشنر لوگ۔ اُحِیلَ الی (علی) المَعَاش: ریٹائر ہونا، پنشنر ہو جانا، پیرانہ سالی کے باعث سبکدوش ہو کر وظیفہ پانا۔ مَعِیشَۃ جمع مَعَایِش: زندگی، طرز زندگی، رہنے کا طریقہ، روزی، اہل خانہ۔ مَعِیشَۃُ الریف: دیہاتی زندگی، دیہات کی زندگی۔ مَعِیشِی: طرز زندگی سے متعلق الحالۃ المَعِیشِیۃ: معیار زندگی۔ مُعَایَشَۃ: مل جل کر رہنا، پہلو بہ پہلو زندگی۔ اِعَاشَۃ: غذائیت، خوراک، غذاء۔ بطاقۃ الاعاشۃ: راشن کارڈ۔ تَعَایُش: مل جل کر رہنا، عائِش: زندہ، امیر، خوشحال۔

عیص: العِیص جمع اَعْیَاص و عِیصَان: گنجان درختوں کا جنگل، وہ جگہ جہاں اچھے درخت اگتے ہوں۔ اصل، کہا جاتا ہے: ھو من عِیصٍ کریمٍ: وہ شریف الاصل ہے۔ المَعِیص: درختوں کے اگنے کی جگہ۔

عیط: ۱۔ عَاطَ ـــ عَیطًا العُنُقُ: گردن کا لمبا ہونا۔ عَیِطَ ـَ عَیَطًا الرجُلُ: لمبی گردن والا ہونا۔ صفت اَعْیَط: لمبی گردن والا۔ عَیطَاء لمبی گردن والی، دونوں کی جمع عِیط۔ تَعَیَّطَت العُنُقُ: گردن کا لمبا ہونا۔ ھَضْبَۃٌ عَیطَاء: اونچا ٹیلہ، اونچی پہاڑی۔

۲۔ عَیَّطَ تَعْیِیطًا: چیخنا، چلانا، عام لوگ کہتے ہیں: عَیَّطَ لَہُ: اس نے اسے آواز دی۔ تَعَیَّطَ: غضبناک ہونا۔ ــ القومُ: لوگوں کا چیخنا، شور مچانا۔ العَائِط (فا): جمع عُوط و عِیط و عُیَّط و عُوطَط و عِیطَات: چیخنے والا، کہا جاتا ہے۔ عائِطٌ عِیطٍ و عُوطٍ و عُوطَطٍ: بہت چیخنے والا۔ العِیَاط: چیخ پکار، شور وغل، عام لوگ کہتے ہیں: عَیطَۃ

۳۔ تَعَیَّطَ العُودُ: لکڑی سے پانی جیسی چیز کا نکل کر گوند بننا۔

○ عَیَّطَ عَلَی: کو چیخ کر بلانا، کو پکارنا، آواز دینا، اونچی آواز سے بلانا۔ عَیَّط: رونا، چیخنا، چلانا۔ عِیَاط: چیخ پکار، شور وغوغا دہائی۔

عیف: ۱۔ عَافَ ـــِ عَیفًا و عِیَافًا و عَیَفَانًا الطعامَ وغیرَہُ: کھانے وغیرہ کو کراہت کی بنا پر چھوڑ دینا۔ اَعَافَ اِعَافَۃً القومُ: پانی ناپسند کر کے نہ پینے والے جانوروں کا مالک ہونا۔ اِعْتَافَ اِعْتِیَافًا الطعام وغیرہ: کھانے وغیرہ کو کراہت کی بنا پر ترک کر دینا۔ العَائِف (فا) چیز کو ناپسند کرنے اور اس کے گندہ پن کی وجہ سے گھن کرنے والا۔ العَیُوفَۃ: ایک بار مکروہ جاننا۔ العِیفَۃ: کراہت کی نوعیت۔ العَیفَان و العَیُوف: بمعنی عَائِف العَیِّفَان: نفرت کرنے کا عادی۔ المَعِیف مکروہ ناپسندیدہ۔

۲۔ عَافَ ـــِ عِیَافَۃً الطیرَ: پرندے اڑا کر اچھی بری فال لینا۔ العَائِف (فا): پرندوں وغیرہ سے شگون لینے والا۔ المُتَعَیِّف: شگون لینے والا۔ فال نکالنے والا۔ ابتکرتُ ابتکارَ المُتَعَیِّف: صبح سویرے آنا۔

۳۔ عَافَ ـــ عَیَفَات الطیرُ: پرندوں کا منڈلانا اسم عَیفَۃ۔ عَیفَۃُ الطائر: پرندوں کا کسی چیز پر منڈلانا۔ نسورٌ عَوَائِف: مقتولوں پر منڈلانے والے گدھ۔

۴۔ اِعْتَافَ اِعْتِیَافًا: سفر کیلئے توشہ لینا۔

۵۔ العِیفَۃ: عمدہ مال۔

○ عافَ ـِ عَیفًا و عِیَافًا و عَیَفَانًا ہ: سے سخت نفرت کرنا، سے متنفر یا بیزار ہونا۔ سے کراہت محسوس کرنا۔ عَیْف: کراہت، نفرت، خوف، دہشت، بیزاری۔ عَیَّاف: پرندوں کی پرواز سے فال نکالنے والا۔ عَیُوف: مغرور، متکبر، حقارت آمیز۔ عَیَفَان: نفرت تنفر کراہت، خوف دہشت، بیزاری۔

عیق: عَاقَ ـِ عَیقًا بمعنی عاق یعوق عَوقًا: (باب عوق میں دیکھئے)۔

عیك: عَاكَ ـِ عَیكَانًا مونڈھے کو ہلاتے ہوئے چلنا۔

عیل: ۱۔ عَالَ ـِ عَیلًا و مَعِیلًا ہُ الشیءُ: چیز کا کے قبضہ سے نکل جانا اور دشوار ہونا۔ ــ عَیلًا و عَیلَۃً و عُیُولًا و مَعِیلًا: محتاج ہونا صفت عائِل م عائلۃ: اسم عَیلَۃ۔ ــ الرجُلُ: کثیر العیال ہونا، بہت اولاد والا ہونا۔ عَیَّلَ: کثیر الاولاد ہونا۔ ــ عِیَالَہُ: اپنی اولاد کی معاش کی طرف سے کافی ہونا۔ ــ القومَ: کو عیال بنا لینا یا نظر انداز کر دینا۔ فرسَہُ: اپنے گھوڑے کو نظر انداز کرنا، بیکار چھوڑ دینا۔ اَعْیَلَ اِعْیَالًا: کثیر العیال ہونا صفت مُعْیِل مونث مُعْیِلَۃ۔ العائل (فا) جمع عَالَۃ و عُیَّل و عِیلُ و عَیلَی: محتاج۔ العَالَۃ: فاقہ۔

کہا جاتا ہے۔ هو عَالَةٌ عليهم: وہ لوگ، اس کا بوجھ اٹھانے پر مجبور ہیں۔ وہ ان پر بوجھ ہے۔ العِيَال (ع و ل دیکھیں)۔ العِيَالة و المَعَالة للبرذون وغیرہ: چارہ (برذَون: ترکی گھوڑے۔ ٹٹو) عَيْلَةُ الرجُلِ و عَائِلَتُهُ: گھر کے لوگ جن کا نان نفقہ اس پر واجب ہو۔ کہا جاتا ہے: اَمَسَيتُ اخاعَيلَةٍ: میں مفلس ہو گیا۔ طالت عَيلَتي ايّاكَ: کفالت کی مدت لمبی ہو گئی۔ عَيِّلُ الرجُلِ جمع عَيَايِلُ: گھر کے افراد۔ کہا جاتا ہے عنده كذا و كذا عَيِّلاً: اس کے گھر کے افراد اتنے ہیں۔ رَجُلٌ مُعَيَّلٌ: اہل وعیال والا۔

۲۔ عَالَ ـِ عَيْلاً و مَعِيلاً في مشيه: متکبرانہ چال چلنا، ناز و انداز سے چلنا۔ تَعَيَّلَ في المشي: ناز و انداز سے چلنا، متکبرانہ انداز سے چلنا۔ العَيَّال: ناز سے چلنے والا۔

۳۔ العَيْلان (ح) نر بجو۔

○ عَالَ ـِ عَيْلَةً: غریب ہونا یا ہو جانا، مفلس ہو جانا، عَيَّلَ و اَعْيَلَ: بڑے کنبے والا ہونا۔ عَيْلٌ و عِيَالٌ و عَالَةٌ و عَائلَةٌ: کے لئے دیکھیں عول۔ عائِلٌ غریب، ضرورت مند، مفلس، قلاش محتاج، مُعِيلٌ و مُعَيَّلٌ: بڑے کنبے والا، بڑے کنبے کے لئے کمانے والا۔

عيم: ۱۔ عَامَ ـَ عَيْمًا و عَيْمَةً: دودھ کا خواہشمند ہونا۔ اَعَامَ اِعَامَةً اللّٰهُ: اللہ تعالیٰ کا کسی کو بغیر دودھ کے چھوڑنا۔ الرجُلُ: بغیر دودھ کے رہنا۔ ـ القومُ: کے پاس دودھ کی قلت ہونا۔ العَيْمَةُ: دودھ کی سخت خواہش۔ العَيمان م عَيْمَى جمع عَيَامَى: دودھ کا خواہشمند۔

۲۔ اِعْتَامَ اِعْتِيَامًا: عمدہ مال چھانٹ لینا۔ العِيمَةُ: عمدہ مال

۳۔ العَيَام: دن، کہا جاتا ہے: سرنا العَيَامَ كلَّهُ: ہم سارا دن چلتے رہے۔

عين: ۱۔ عَانَ ـِ عَيْنًا الرجُلَ: کو نظر لگانا۔ عَائِنٌ: نظر لگانے والا۔ مَعِينٌ و مَعْيُونٌ: جس کو نظر لگی ہو۔ عِيَانَةَ القومِ: لوگوں کے پاس خبر لیکر آنا۔ ـ علی القومِ: کا جاسوس بننا۔ عَيِنَ ـَ عَيَنًا و عِينَةً: آنکھ کا خوب چوڑی پتلی والا ہونا۔ عَيَّنَ تعيينًا فلانًا: کی برائیوں کو اس کے منہ پر کہنا۔ ـ علی فلان: کے خلاف جاسوسی کرنا۔ ـ اللؤلؤة: موتی پرونا۔ ـ القربةَ: مشک میں پانی ڈالنا تاکہ سلائی کے سوراخ بند ہو جائیں۔ ـ العينَ: حرف عین لکھنا۔ عَايَنَ عِيَانًا و مُعَايَنَةً ہ: کو خود اپنی آنکھوں سے دیکھنا۔ کا معائنہ کرنا، کہا جاتا ہے: ما اَعْيَنَهُ: وہ کتنا بدنظر ہے۔ تَعَيَّنَ ہ: کو نظر بد لگانا۔ ـ الشيَّ: کو دیکھنا۔ ـ الرجُلَ: کو یقینی طور پر دیکھنا۔ ـ الجلدُ: کھال کا آبلہ دار ہونا۔ السِقاءُ: کہنگی کی وجہ سے مشک میں چھوٹے چھوٹے دائروں کا پڑا ہونا۔ اِعْتَانَ الشيَّ: چیز کا عمدہ حصہ لے لینا۔ ـ القومَ: لوگوں کے پاس خبر لیکر آنا۔ ـ لفلان منزلاً: کے گھر جانا یا گھر کی سیاحت کرنا۔ کا گھر تلاش کرنا۔ العائِن (فا) کہا جاتا ہے: مابالدار عائِنٌ: گھر میں کوئی نہیں۔ العَائِنَةُ: عائن کا مونث: کہا جاتا ہے لقيته اول عائنةٍ او ادنى عائنةٍ: میں نے سب سے پہلے اس سے ملاقات کی۔ عائِنَةُ بني فلان: مال اور محافظین مال۔ العَيْنُ (مص) جمع اَعْيُنٌ وعُيُونٌ وعِيُونٌ و اَعْيَانٌ و جج اَعْيُنَات و تصغير عين عُيَيْنَه لفظ مونث ہے۔ (ع ا) آنکھ، آنکھ کا ڈھیلا، پلک وغیرہ سمیت سب پر اطلاق ہوتا ہے۔ حس نظر، (کہا جاتا ہے هو قَوِيُّ العين: اس کی حس نظر قوی ہے۔) بدنظری (کہا جاتا ہے: به عَيْنٌ: وہ بد نظر ہے۔) انسان، (اس سے ہے: مابالدار عَيْنٌ: گھر میں کوئی نہیں) اہل شہر، اہل خانہ، نفیس، عزت جھنڈا، کھال پر چھوٹے چھوٹے حلقے، گروہ، چیز کا عمدہ حصہ، سردار، شریف قوم، فوج کا سربراہ، گارڈ، سنتری، جاسوس، لشکر کا ہراول دستہ، آفتاب، یا شعاع آفتاب، نظر، دیکھنے کی جگہ، کہا جاتا ہے: فلانٌ عين على فلان: فلاں فلاں کے اوپر نگہبان ہے۔ هو عبد عينٍ او صديقُ عينٍ: وہ دکھاوے کا خادم یا دوست ہے۔ لقيتُه عينَ عُنَّةٍ: میں اس سے اس طرح ملا کہ اس نے مجھے نہیں دیکھا۔ لقيته اوّل عينٍ: میں سب سے پہلے اسے ملا۔ لاتطلب اَثَرًا بعد عين: معائنہ کے بعد اثر کو مت طلب کرو، یہ ایسے موقع کے لئے ضرب المثل جب کوئی شخص کسی چیز کو دیکھے اور چھوڑ دے اور گم ہو جانے پر اس کے اثر کے درپے ہو جائے۔ صار خبرًا بعد عينٍ: معائنہ کے بعد وہ خبر بن گیا۔ انت على عيني: تم میری سر آنکھوں پر ہو۔ یعنی تم میرے نزدیک معزز و محترم ہو اور ساتھ ہی میری حفاظت میں بھی۔ هاهو عَرَضَ عَيْنٍ: وہ قریب ہے۔ فعلهُ على عينٍ و على عينين و عَمْدَ عينٍ و عَمْدَ عينين و عمدًا على عينٍ: اس نے وہ کام سنجیدگی اور یقین کے ساتھ کیا۔ فَقَأ عينه: اس نے اسے طمانچہ مارا اور برا بھلا کہا۔ نَعِمَ اللّٰهُ بك عَيْنًا: اللہ تم سے آنکھ ٹھنڈی رکھے۔ عينُ الابرة: سوئی کا ناکہ، اَعْيَانُ القوم: قوم کے شریف اور اعلیٰ لوگ۔ العِين (ح): نیل گائے۔ العِين (مص): شہر کے لوگ، اہل شہر، جماعت، العِيان (مص): جمع عُيُن و اَعْيِنَة شخص، کہا جاتا ہے لقيه او راه عِيانًا: اس نے اس سے ملاقات کی یا اسے دیکھا اور اس کے دیکھنے میں کوئی شک نہیں۔ العِيَانيّ من الشهود: چشم دید گواہ۔ العِينَة جمع عِيَن: عمدہ مال۔ ـ من النعجه: بکری کے آنکھ کا حلقہ۔ عِيْنَةُ الخيل: عمدہ گھوڑے کہا جاتا ہے۔ ثوبٌ عِيْنَةٌ: عمدہ نظر آنے والا کپڑا۔ العَيْنِيَّةُ: عین سے متعلق۔ عین کی طرف منسوب۔ عُيَيْنَةُ الشيِّ (ت): کسی چیز کا نمونہ، سیمپل۔ العُيَيْنَةُ: عین کی تصغیر۔ عام لوگ کہتے ہیں: عُوَينَه جسکی جمع عُوَينات ہے۔ العُوَينات (عند العامة) عینک، جسے آج کل نظارات کہا جاتا ہے۔ العَيُون جمع عِين و عُيُن: بہت نظر لگانے والا۔ بدنظر۔ الاَعْيَنُ م عَيْنَاءُ جمع عِين: جس کی آنکھ کی پتلی بڑی اور چوڑی ہو۔ (ح) جنگلی بیل۔ العَيْنَاءُ: خوبصورت آنکھوں والی عورت۔ خوبصورت بات، کہا جاتا ہے: ارضٌ عيناءُ: سرسبز زمین۔ العَيَّان و المِعيان: بہت نظر لگانے والا۔ المُعَانِية (مص): برادری، المَعَان: منزل: کہتے ہیں: هم منك بمعان: وہ لوگ ایسے مقام پر ہیں کہ تم انہیں دیکھ سکتے ہو۔ المَعِين و المَعْيُون: ظاہر جسے آنکھ زمین پر چلتا دیکھتی ہو۔ چشمہ المُعتان: پیشوائے قوم۔ المُعَيَّن (ح): بیل، سانڈ، نرگاؤ (آنکھیں بڑی ہونے کی وجہ سے یہ نام پڑ گیا ہے) وہ کپڑا جس کے نقش و نگار میں وحشی جانوروں کی آنکھوں کے مثل خانے ہوں۔ علم ہندسہ کی اصطلاح میں ایسی مسطح شکل کا نام جس کے چاروں ضلعے مستقیم مساوی ہوں۔ لیکن زاویے قائم نہ ہوں۔ معین شکل بنانا۔ کہا جاتا ہے نيةٌ مُعَيِّنَةٌ و مُعَيِّنَة: واضح اور کھلا ہوا ارادہ، ظاہر نیت۔

۲۔ عَانَ ـِ عَيْنًا و عَيَانًا و عَيَنَانًا الماءُ او الدمعُ: پانی یا آنسو کا بہنا۔ ـ ت البئرُ: کنویں کا بہت پانی والا ہونا، کہا جاتا ہے۔ حفرتُ حتى عِنتُ: میں نے کھودا حتی کہ پانی کے چشمے تک پہنچ گیا۔ حفرتُ حتى اَعْيَنْتُ: میں نے کھودا حتی کہ پانی کے چشمے تک پہنچ گیا۔ العَائِن (فا) کہا جاتا ہے: شرب من عائِنٍ: اس نے بہتے پانی سے پیا۔ العَيْن جمع اَعْيُن وعُيُون: نالی کے پانی کے گرنے کا مقام، کنویں کے پانی پھوٹنے کی جگہ۔ پانی کا چشمہ۔ عينٌ مَعْيُونَة: بہت پانی والا چشمہ۔

۳۔ عَيَّنَ تَعْيِينًا التاجرُ: تاجر کا سامان کو ایک مدت کے وعدے پر فروخت کرنا اور پھر پہلی قیمت سے کم میں

دوبارہ خرید کرلینا۔ ـــالرجُلُ: انتخاب سے لینا یا دینا۔
اِعْتَانَ الشیَ: کو ادھار خریدنا۔ العَین: جمع اَعْیُن وعُیُون وعِیون و اَعیَان: سود، مال، تیار مال۔ دینار، سونے کا سکہ، موجودہ نقدی، ترازو کا جھکاؤ۔ ـــ جمع اَعیان: ہر موجودہ اور حاضر شئے، کہا جاتا ہے: بعتہٗ عَیناً بعینٍ: میں نے حاضر مال کو حاضر مال کے بدلے بیچ دیا۔ بَیع العِینة: ایک وقت تک اپنی قیمت پر چیز فروخت کرنا اور قیمت کا انتظار کرنا یعنی ادھار فروخت۔

۴۔ عَیَّنَ تَعْیِیناً الشیَ: کو خاص کرنا، علیحدہ کرنا۔ عَیَّنَهٗ فی منصب کذا: کو کسی منصب پر مقرر کرنا۔ عَیَّنَ علی السارق: ملزموں میں سے چور کی شناخت کرنا۔ ـــ الشیَ لفلان: چیز کو کسی کے لئے مخصوص کرنا، کہا جاتا ہے: ماعَیَّنَ لی بشیءٍ وما عَیَّنَنی شیئاً: اس نے مجھے کچھ نہیں دیا۔ تعَیَّنَ الرجُل: کسی چیز کے حصول کیلئے توقف کرنا ـ علیه الشیُ: مقررہ شئی کا کے لئے لازم ہونا ـ فی هذا المنصب: وہ اس عہدہ یا منصب پر لگایا گیا ہے۔ العَین: جمع اَعْیُن وعُیُون وعِیُون واَعْیَان: خالص، واضح کہا جاتا ہے: ذکر الحقَ بعینه: اس نے واضح اور خالص طور پر حق بیان کیا۔ ـــ جمع اَعیَان: وہی چیز کہا جاتا ہے: هو هو عیناً او بِعینِه: وہ وہی ہے، وہ بعینہ وہی ہے یا ہو بہو وہی ہے۔

۵۔ عَیَّنَ تَعْیِیناً الشجرُ: درختوں کا سرسبز ہونا، شگوفہ دار ہونا۔

۶۔ عَیَّنَ تَعْیِیناً الحرب بیننا: کے مابین لڑائی کرانا۔ عِینةُ الحرب: جمع عِیَن: مادۂ جنگ۔

۷۔ اَعَانَ اِعَانةً (دیکھئے مادہ (عون)):

۸۔ العَیْن: کنارا، طرف، پہلو، علاقہ۔ العِیان: جمع عُیُن و اَعْیِنة: ہل کا پھل۔

○ عَیَّنَ ہ: کی تخصیص کرنا، تعین کرنا، کا خاص کر نام لینا، کی تفصیلات دینا، کو ایک ایک کر کے لکھنا۔ تعین کرنا، کی صراحت کرنا، کو نام زد کرنا، کو مقرر کرنا، سونپنا، ٹھہرانا، کا جدول بنانا، کا گوشوارہ تیار کرنا، کو نشان لگانا، کو لکھ لینا، ممیز کرنا، واضح کرنا، کی حدود معین کرنا، کی شرط کرنا۔ ـــ ہ ہ /فی کو بطور یا عہدہ پر نامزد کرنا، مقرر کرنا، معین کرنا۔ ـــ ہ ہ کو کے لئے الگ کرنا، علیحدہ کرنا، منتخب کرنا۔ ـــ ہ ل کو کوئی چیز الاٹ کرنا، کو کوئی حصہ دینا، کو کیلئے مخصوص کرنا، مختص کرنا۔ ـــ علی پر آنکھیں جمانا یا گاڑنا، پر تلا ہوا ہونا۔ ـــ عَیَّنَ سبباً: وجہ بیان کرنا۔ عَایَنَ ہ/ہ کو خود دیکھنا، بچشم خود دیکھنا، کا جائزہ لینا، کا معائنہ کرنا۔ ـــ ہ کا سروے کرنا۔ تعَیَّنَ ہ/ہ کو دیکھنا۔ تَعَیَّنَ مخصوص ہونا، مختص ہونا، مقرر ہونا، نامزد ہونا۔ ـــ علی: پر خصوصی طور پر عائد ہونا، کے لئے لازمی، پر لازم، واجب یا فرض ہونا، کے لئے ضروری ہونا، کا فرض ہونا۔

عَین (مونث) جمع عُیُون و اَعْیُن: آنکھ، بدنظری، چشمہ، منبع، سرچشمہ (پانی کا) سکاؤٹ، دیکھ بھال کرنے والا، سوراخ، بہترین حصہ، انتخاب، سب سے اچھا، بہترین جمع اَعْیَان: ممتاز و اہم شخص، ممتاز لوگ، اہم لوگ، سرکردہ شخصیات، زعماء، لیڈران، معززین، ممتاز اشخاص، اصل، اصلی جزو، اصلیت، جوہر، لب لباب، خود، ذات۔ انفرادیت، شخصیت۔ ـــ جائیداد منقولہ، اثاثہ، مادی قیمت کی چیز، ذاتی مادہ جائیداد، شخصیت، اصل اثاثہ۔ ـــ نقد، کیش، حرف عین کا نام، عین السمکه: گٹا، سَوَادُ العین: آنکھ کا ڈھیلا، آنکھ کی پتلی، شاهِدُ عین: چشم دید گواہ، عینی شاہد۔ اِسمُ العین: کسی مادہ شے کا نام، اسم محسوس (Concrete noun)۔ مجلس الأعیان: سینٹ Senate۔ فرض عین: فرد کا فرض بامِّ عِینه: خود اپنی آنکھوں سے یعینی رأسه خود اپنی آنکھوں سے، بچشم خود۔ بعینه: ذاتی طور، بالکل وہی، ہو بہو وہی۔ هو بَعینه: بالکل وہی، هو هو بعینه کوئی اور نہیں، وہی۔ هو شخص بعینه: وہ ایک حقیقی یا اصلی شخص، وہ فی الواقع زندہ موجود آدمی ہے۔ للسبب عَیْنه اسی وجہ سے علی العین و الرأس: بخوشی، بصد شوق۔ رَأیَ رأیَ العین: خود اپنی آنکھوں سے دیکھنا، معلوم کرنا، دریافت کرنا، اعاده اثرا بعد عین: کسی چیز کو مکمل طور پر تباہ و برباد کردینا۔ مَلاعینه: کی تسلی کرنا، نزل من عینی میرے دل میں اس کے لئے کوئی احترام نہیں رہا۔ نظر الیه بعین الاحتقار: کی طرف حقارت دیکھنا۔ وقعت العین علی العین: لڑائی شروع ہوگئی۔ عُیُونُ الشعر: شعری جواہر، بہترین منتخب اشعار۔ عَینی: آنکھوں کا یا آنکھوں کے متعلق، چشم دید، حقیقی، مادی، اہم یا مادی قدر و قیمت کی اشیاء پر مشتمل جو پیداوار، سامان تجارت یا جنس کی صورت میں ہوں۔ عُیَیْنَة: شناخت جمع عینیات: آنکھوں سے متعلق یا عینک کا جزو۔ عَیِّن زوتا ہوا، بسورتا ہوا۔ عَیِّنة جمع عَیِّنات: بانگی، نمونہ، Sample، نمونہ، مثال Specimen۔ عَیِّنی نمونہ کا کام دینے والا، نمونہ کا۔ عُوَیْنَات: عینک، مَعِین: چشمہ، پانی کا منبع۔ تعیین یکھیں عَیَّنَ۔ ح: تَعْیِینات راشن، خوراک، مراقب تعیین کوارٹر ماسٹر، سٹاف سارجنٹ۔ ضابط تعیین کوارٹر ماسٹر، سٹاف

سارجنٹ۔ مُعَایَنَه: دیکھا، جائزہ لینا، مساحت، معائنہ، نگرانی، قابو، کنٹرول، مشاہدہ۔ عِیَان: چشم دید گواہی دینا، خود اپنی آنکھوں سے دیکھنا، دیکھنا، صاف، واضح، سیدھا سادہ، لگی لپٹی رکھے بغیر صاف صاف آشکار۔ شاهد العِیَان: چشم دید گواہ۔ بدا للعیان: روشنی میں آنا، نظر میں آنا، آنکھوں کے سامنے ہونا۔ شاهد عِیانی: چشم دید گواہ۔ مُعَیَّن بمقررہ، معین کیا ہوا، صراحت کردہ، تقرر کیا ہوا، متعین کیا ہوا، تخصیص شدہ، نام زد کردہ، جدول بنایا ہوا، گوشوارہ تیار کیا ہوا، شرط کیا ہوا، شرط مقرر کیا ہوا، مقرر شدہ، مشکل معین Rhombus جمع مُعَیَّنَات: مقرر رقم، نرخ۔ مُعَیَّنُ الکراء: کرایہ، مکانی کرایہ۔ مُعَایِن ناظر، تماشائی، دیکھنے والا، ٹیلیوژن دیکھنے والا۔

عیه: عَاهَ یَعِیهُ عَیْهاً: پر آفت نازل ہونا۔ العَائِهة: چیخ، شور و غل، چیخ و پکار۔ السعَاهة: آفت ارضٌ مَعْیُوهة: آفت زدہ سرزمین۔

عیّ: عَیَّ یَعَیُّ عِیّاً و عَیَاءً بامره و عن امره: کام سے عاجز ہوجانا، کو درست نہ کرسکنا، صورت مراد تک رسائی نہ ہونا۔ ـــالامر: کام سے ناواقف ہونا۔ عَیِیَ یَعْیَی عِیاً وعَیَاءً بامره و عن امره: بمعنی عَیَّ۔ ـــ الامرَ: کام سے واقف نہ ہونا ـ عِیّاً فی النطق: بولتے بولتے یکدم رک جانا۔ صفت: عَیٌّ وعَیِیٌّ۔ عَیّاً ـــ تَعْیِیَةُ الرجُل: ایسی بات کرنا جس کی سمجھ نہ آئے۔ ـــصاحِبَهٗ: ساتھی سے ایسی بات کرنا جس کا مطلب اس کی سمجھ میں نہ آئے۔ عَایا مُعَایَاةً الرجل: ایسی بات کرنا جس کی سمجھ نہ آئے، ـ صاحبه: ساتھی سے ایسی بات کرنا جس کا مطلب اس کی سمجھ میں نہ آئے۔ اَعْیَا اِعْیَاءً الماشِیَ: پیدل چلنے والے کا تھک جانا، تھکا ماندہ ہوجانا۔ اِعْیَا، عجز سے کم تر ہے۔ ـــ ہٗ: کو تھکا دینا، تھکا ماندہ کردینا۔ ـــ الداءُ الطبیبَ: بیماری کا طبیب کو تھکا دینا، عاجز کردینا۔ ـ الأمرُ علیه: کو کام کا عاجز کردینا۔ تعَیَّا الامرُ علیه: کو کام کا عاجز کردینا۔ بالامر: کام کو درست نہ کرسکنا۔ تعَایا الامرُ علیه و تَعَایاه: پر کام کا دشوار ہوجانا ـ واسْتَعْیَا بالامر: کام کو درست نہ کرسکنا۔ العَیَاء (مص) عاجز ہونا۔ داءٌ عَیَاءٌ: وہ بیماری جس سے صحت نہ ہو۔ العَیِیُّ جمع اَعْیَاء والعَیِیّ جمع اَعْیِیَاء و اَعْیِیَة: عاجز از کلام، تھکا ہوا، تھکا ماندہ۔ العَیَّان: عاجز، تھکا ہوا۔ الاعیاء (طب) مفاصل اور عضلات میں بہت زیادہ تھکاوٹ جسے تـعـب بھی کہتے ہیں۔ الاُعْیِیَّة: وہ کلام جس کے بیان سے عجز واقع ہو۔ المُعْیِی: تھکا ہوا، عاجز۔

# غ

غ تلفظ غین۔ حروف تہجی کا انیسواں اور حروف ابجد کے لحاظ سے ایک ہزار کے برابر۔

عب ۱۔ غَبَّ ـُ غَبًّا و غبًّا: کئی روز کے بعد ملاقات کے لئے آنا۔ اسی سے یہ حدیث ہے۔ زرّ غبًّا تزدد حبًّا: کئی دن بعد آؤ تو تم سے محبت میں اضافہ ہوگا۔ ـ عنه: کے پاس ایک دن آنا اور ایک دن نہ آنا۔ ـــ علیه الحُمّٰی: کو ایک دن چھوڑ کر بخار آنا۔ ـــ غبًّا و غِبًّا و غُبُوبًات الماشیة: چوپائے کا ایک دن پانی پینا اور ایک دن نہ پینا۔ صفت غَابَّة جمع غَوابّ و غابّات: (ایک دن چھوڑ کر پانی پینے والا چوپایہ)۔ غَبَّبَ فی الامر: کام میں مبالغہ نہ کرنا۔ ـ عنهم: لوگوں سے کوچ کرنا۔ اغبَّ الماشیة: چوپائے کو ایک دن پانی پینے اور ایک دن نہ پینے کا عادی بنانا۔ ـ القوم: لوگوں کے پاس ایک دن آنا اور ایک دن نہ آنا۔ لوگوں سے ایک دن ناغہ کر کے ملنا۔ اسی سے ضرب المثل ہے: اِغِبُّوافی عیادة المریض و اَرْبَعُوا: ایک دن چھوڑ کر بیمار کی عیادت کرو یا دو دن چھوڑ کر تیسرے دن عیادت کرو۔ ـــ تهُ الحُمَّی و اَغبَّت علیه: کو تیسرے دن کا بخار چڑھنا۔ الغبّ (مص): فی استعمال العامة: ایک ہی بار نگل کر پانی پینا۔ ایک گھونٹ میں سارا پانی پی جانا۔ حُمَّی الغِب: تیسرے دن کی باری کا بخار۔ حُمَّی غِبٌّ: (ترکیب توصیفی بھی) تیسرے دن کی باری کا بخار۔ الغُبَّة: زندگی بسر کرنے کا ضروری سامان۔

۲۔ غَبَّ ـُ غبًا و غِبًّا عنده: کے پاس رات گذارنا۔

۳۔ غَبَّ ـُ غَبًّا و غِبًّا و غُبُوبًا و غُبُوبَةً الطعامُ: کھانے کا باسی ہو جانا، سڑ جانا۔ غَبَّبَ الشَیُّ: چیز کا خراب ہو جانا۔ اغبَّ عنده: کے پاس رات گزارنا۔ ـــ الطعام: کھانے کا سڑ جانا۔ الغابّ (فا) والغَبِیب: باسی گوشت۔ الغَبِیْبَة: صبح کا دودھ جو رات سے ہی دوہ لیا جائے پھر صبح کو بلو کر مکھن نکال لیا جائے۔

۴۔ غَبَّ ـُ غَبًّا و غِبًّا و غُبُوبًا و غُبُوبَةً الامورُ: کاموں کا اپنے انجام کو پہنچ جانا۔ الغِبّ (مص): جمع اَغباب: انجام۔ کہا جاتا ہے۔ للامر غِبٌّ: اس کام کا ایک انجام ہے۔ بعد کے معنی میں بھی آتا ہے۔ ماءٌ غِبٌّ: پانی جو دور ہو۔ المَغَبَّة: انجام شئے کہا جاتا ہے۔ للامر مِغبّ و مَغبَّة: اس کام کا ایک آخری نتیجہ اور انجام ہے۔

۵۔ غَبَّ ـُ غَبًّا و غِبًّا الرایَ: سوچ سمجھ کر رائے قائم کرنا۔ اس سے ضرب المثل ہے: رُوَیْدَ الشِعْرَ یَغِبَّ: شعر غور و فکر کے بعد اور جلدی کئے بغیر پیش کرو۔ یغبَّ جواب امر کے طور پر مجزوم ہے اور اس پر زبر دو ساکن حرف آنے کی وجہ سے ہے۔

۶۔ غَبَّ الذئبُ: بھیڑیے کا بکری کو حلق سے پکڑنا۔

۷۔ نجمٌ غاب: ساکن ستارہ۔ الغَبّ جمع اغباب و غُبُوب و غُبّان: مد کے وقت سمندری پانی جو خشکی میں گھس گیا ہو۔ نرم زمین۔ الغَبَب جمع اغباب: مرغ اور گائے وغیرہ کے جبڑے کے نیچے کا لٹکا ہوا گوشت۔ الغَبِیب: پہاڑ یا زمین پر پانی بہنے کا تنگ اور چھوٹا نالہ۔ التَغِبَّة: جھوٹی گواہی۔

۷۔ الغَبْغَب جمع غَبَاغِب: مرغ اور گائے وغیرہ کے جبڑے کے نیچے کا لٹکا ہوا گوشت۔

۞ غابانی: کشمیرا، ایک نرم اونی کپڑا۔ غار: دیکھو غور

غاز جمع غازات: گیس، پٹرولیم، تیل۔ الغازات السامة: زہریلی گیسیں۔ غازی: گیس کا سا، گیس دار۔ مِیاهٌ غازیة: معدنی پانی، سوڈا، غازوزة: سوڈا واٹر۔

غال جمع غالات: تالا، قفل۔ الغال: گال (ایک ملک کا نام) غالی: گال کا باشندہ جمع غالون۔ غانة و غانا: گھانا (ملک کا نام)

غَبَّ ہُ / علی: کو بخار کا ایک دن چھوڑ کر چڑھنا۔

غِب: انجام، نتیجہ، اثر غِبَّ: کے بعد زاره غِبًّا: وقفہ وقفہ سے کسی کو ملنا۔ حُمّی الغِبّ: تیسرے دن کا باری کا بخار۔ غَبَب جمع اَغْبَاب: بیل وغیرہ کی گردن کے نیچے لٹکا ہوا ماس۔ گلتھا۔ چھپر۔ مَغَبَّة جمع مَغَبَّات: انجام، نتیجہ، اثر۔ غَبَّ ـُ (=عَبَّ ـُ) ہ: کو ہڑپ کرنا۔ نگلنا، انڈیلنا، ایک ہی بار پی جانا۔ غُبَّة: ہڑپ کرنا۔ نگلنا، جتنا کچھ ایک ہی بار نگلا جائے۔ گھونٹ، جرعہ۔

غبث: غَبَثَ ـُ غبثًا الجبْنَ بالسمن: پنیر کو گھی میں ملانا۔ اِغْبَثَّ: خاکی رنگ کا ہونا صفت اَغبَث۔ الغُبثه: مٹیالا پن۔

غبج: غَبِجَ ـَ غَبْجًا الماءَ: پانی کو لگاتار گھونٹ بھر کر پینا۔ الغُبجه: گھونٹ۔

غبر ۱۔ غَبَرَ ـُ غُبُورًا: گزر جانا ٹھہر جانا (ضد)۔ الغابِر (فا): جمع غُبَّر و غابِرون: گزشتہ، باقی ماندہ۔ (ضد)۔ کہا جاتا ہے۔ هو غابِرُ بنی فلان: وہ فلاں خاندان کے بقایا میں سے ہے۔ غُبَّرُ الشئ: کسی چیز کے بقایا حصے۔ غُبَّرُ اللیل: رات کی پچھلی گھڑیاں۔ غُبَّرُ الناس: مرتبہ میں گھٹے ہوئے لوگ۔ الغُبَّر جمع اَغْبار و الغُبَّر جمع غُبَّرات: کسی چیز کا بقیہ۔ غُبَّرُ المرض: بیماری کے رہ جانے والے اثرات۔ الغَبَر: بقا و ثبات۔ داهیة الغبر: نہ ٹلنے والی سخت مصیبت۔ الاغبَر جمع غُبُر: جانے والا، کہا جاتا ہے: لایغرنك

عِزُّ الدنیا فانه اَغْبَر: دنیا کی عزت سے دھوکے میں مبتلا نہ ہونا کیونکہ وہ فانی ہے۔ الغُبَیرَۃ جمع غُبَیرات (ن) پودے سے علیحدہ ہو جانے والا خلیہ، جو بعد ازاں جنسی افزائش نسل کے بغیر پھوٹتا ہے۔

۲۔ غَبَرَ ـُ غُبُورًا خاکی رنگ کا ہونا۔ غَبِرَ ـَ غَبَرًا گرد آلود ہونا۔ غَبَّرَ غبار اٹھانا۔ الشیَ کو غبار آلود کرنا۔ کہا جاتا ہے۔ غَبَّرَ فی وجه فلان: دوڑ میں کسی سے آگے نکل جانا۔ اَغْبَرَ خاکی رنگ والا ہو جانا، غبار اٹھانا۔ ـــ فی الامر: کام پر توجہ کرنا اور اس کو کرنے کی کوشش کرنا۔ ـــ ت السماءُ: آسمان سے شدید بارش برسنا۔ اِغْبَرَّ غبار آلود ہونا۔ الیومُ: دن بھر شدید گرد و غبار رہنا۔ الغُبار: خاک یا خاک کے باریک ذرات۔ الغِبر: کینہ، دلی کدورت۔ الغَبَر: خاک۔ الغَبْرَۃ: غبار آلود ہونا۔ الغُبُرَۃ: غباری رنگ۔ ـــ و الغَبَرَۃ: گرد و غبار الْاَغْبَر جمع غُبْر: وہ جس کا رنگ خاکی ہو۔ (ح) بھیڑیا (خاکی رنگ ہونے کی وجہ سے)۔ سخت بھوک کی صفت بھی اغبر لاتے ہیں۔ کہا گیا ہے۔ الجوعُ الاَغبر و الموتُ الاَحمر سخت بھوک اور قاتل موت۔ الغَبْراء: اَغْبَر کا مونث۔ (ح) مادہ چکور۔ زمین، کہا جاتا ہے۔ مااظلّت ال... سراءُ ولا اقلت الغبراء مثل ... آسمان کے نیچے اور زمین کے اوپر فلاں کی مثال نہیں۔ بنو غبراء و بنو الغبراء: فقراء و مفلس لوگ۔ سَنَةٌ غبراء: قحط کا سال، جس میں بارش نہ برسے۔ الغُبیراء (ن) ایک درخت جس کی لکڑی عمدہ ہوتی ہے اور آرائش کے لئے اگایا جاتا ہے۔ جوار کی شراب۔ المِغْبار من النخل و غیرها: گرد آلود درخت خرما وغیرہ

۳۔ غَبِرَ ـَ غَبَرًا الجرحُ زخم کا خراب ہونے کے بعد بھر جانا اور پھر پھوٹ پڑنا۔ صفت غَبِر الغَبَر: ناسور۔ جُرحٌ غَبِرٌ: وہ زخم جو برابر پھوٹتا رہے۔

۴۔ غَبَّرَ الرجلُ تہلیل پڑھنا، پڑھتے ہوئے یا گاتے ہوئے لہردار آواز نکالنا۔ کنکری بھرنا۔ المُغَبِّرۃ: وہ لوگ جو اللہ تعالیٰ کا نام بات بات پر پکارتے ہیں۔

○ غَبَرَ ـُ غُبُورًا: گزر جانا، ـ غُبِرَ: گزرا ہوا ہونا غَبَّرَ ہ/ ہ کو خاک آلود کرنا، مٹی سے ڈھکنا، کو گندہ کرنا، پر دھبا ڈالنا۔ غَبَّرَ خاک اٹھانا، غبار اٹھانا۔ غَبَّرَ فی وجهه: سے آگے نکل جانا، سے برتر ہونا، پر فوقیت لیجانا، سے بازی لیجانا، سے بہتر کام کرنا۔ اَغْبَرَ بمعنی غَبَّرَ تغبّر: خاک آلود ہونا، مٹی یا غبار سے اٹا ہوا ہونا۔ اِغْبَرَّ: خاکی رنگ کا ہونا۔ خاکستری رنگ کا ہونا۔ غَبِر دوبارہ پھوٹا ہوا (زخم) غُبْرَۃ: خاکی رنگ غَبَرَۃ: گرد و غبار، غبار: گرد و غبار جمع اَغْبِرَۃ: گرد و غبار، بادل، لاغبار علیه: صاف، شفاف، واضح، بین، صریح، ناقابل اعتراض، ناقابل تردید، بے قصور، بے گناہ، بے عیب، بے داغ، معصوم، معصوم عن الخطا، جس سے کوئی غلطی نہ ہو سکے، (اخلاقی طور پر)، ماشقّ غبارَہ: وہ اس کے معیار کو نہ پہنچا، وہ کبھی اس جیسی امتیازی حیثیت کو حاصل نہیں کر سکا۔ لایُشَقُّ غُبارُہ یا لایُشَقُّ لَهُ غبارٌ: اس پر کوئی سبقت نہیں لیجا سکتا، وہ بے نظیر ہے، بے مثال ہے، جَرىٰ فی عباره: کسی کا وفاداری سے اتباع کرنا۔ اَغْبَر مونث غَبْراء جمع غُبر: خاکی رنگ کا، خاک میں اٹا ہوا، غبار آلود۔ الاَغْبَر: زمین، میدان۔ الغَبْراء: زمین۔ اِغْبِرار علی: سے کینہ، بغض، کے خلاف برہمی (کا اظہار)۔ غَابِر جمع غَوابِر: گزرا ہوا، ماضی، الازمان الغابرۃ یا القدیمُ الغابر: پرانے وقت، قدیم زمانہ۔

غبس: غَبَسَ ـُ غَبْسًا و اَغْبَسَ و اغْباسَّ اللیلُ: رات کا تاریک ہو جانا صفت اغْبَس جمع غُبْس۔ اَغْبَسَ اللیلُ: رات کا تاریک ہونا۔ ـــ الشیُٔ: کسی چیز کا خاکستری رنگ ہو جانا۔ الغُبْسَة و الغَبَس: خاکستری رنگ، اول شب کی تاریکی۔

غبش: ۱۔ غَبِشَ ـَ غَبَشًا و اَغْبَشَ اللیلُ: آخر شب میں روشنی کا تاریکی میں مخلوط ہو جانا۔ الغَبَش جمع اَغْباش: رات کا باقی حصہ۔ آخر شب کی تاریکی۔ لیلٌ غَبِشٌ: تاریک رات الغُبْشَة: رات کا باقی حصہ۔ لیلٌ اَغْبَش جمع غُبْش: تاریک رات۔ لیلةٌ غَبْشاءُ: ایک تاریک رات۔

۲۔ تَغَبَّشَ ہ کو دھوکا دینا۔ پر ظلم کرنا، کے خلاف جھوٹا دعوی دائر کرنا۔ الغابِش: ملاوٹ کرنے والا، دھوکے باز، ظالم۔

○ غَبَش جمع اَغْباش: تاریکی، دھندلاپن، سورج نکلنے سے قبل جھٹپٹا، رات کے آخری سائے، غَبِش: تاریک (رات)، غیر شفاف، مبہم، غُبْشة: فجر کا جھٹپٹا۔ اَغْبَش م غبشاء جمع غُبْش: تاریک (رات) مبہم، غیر شفاف۔ غَبَاشة: آنکھوں کی کمزوری۔ ضعف بصارت۔

غبص: غَبِصَ ـَ غَبَصًا العینُ: بہت رونے کی وجہ سے آنکھ سے ڈھیڈ یعنی کثافت زیادہ نکلنا۔ الغَبَص (مص): بہنے والی ڈھیڈ۔ آنکھ سے بہنے والا کثیف پانی، کہا جاتا ہے۔ فی عینه غَبَصٌ: اس کی آنکھ میں ڈھیڈ ہے۔

غبط: ۱۔ غَبَطَ ـِ غَبْطًا الکبشَ: ہاتھ سے مینڈھے یا بکری کی کمر ٹٹولنا، جس سے اس کا موٹا یا دبلا ہونا معلوم ہو۔

۲۔ غَبَطَ ـِ و غَبِطَ ـَ غَبْطًا و غِبْطَةً ہ کا نظروں میں چڑھنا، دوسرے کی نعمت وغیرہ اپنے لئے بھی چاہنا مگر اس سے اس نعمت وغیرہ سے زوال کی خواہش نہ ہو یعنی کسی پر رشک کرنا۔ غَابِط جمع غُبَّط: رشک کرنے والا مَغْبُوط: جس پر رشک کیا جائے۔ غَبَّطَ ہُ کسی کو رشک کرنے پر آمادہ کرنا، کسی کے فعل کو قابل رشک کرنے پر آمادہ کرنا، کسی کے فعل کو قابل رشک قرار دینا۔ اِغْتَبَطَ و اغْتُبِطَ شادمان اور خوش حال ہونا۔ الغِبْطَة: خوشحالی، شادمانی، رشک۔ عیسائی پوپ کا لقب۔

۳۔ اَغْبَطَ النباتُ: پودوں کا پاس پاس اگنا اور زمین کو ڈھک لینا۔ اَرضٌ مُغْبِطَةٌ: گھنے پودوں والی زمین جسے ان پودوں نے ڈھک رکھا ہو۔

۴۔ اَغْبَطَ السحابُ: بارش مسلسل برسنا کہا جاتا ہے۔ اَغْبَطَ علینا المطرُ: ہم پر مسلسل بارش ہوئی۔ ـ ت الحُمّیٰ علیه: کو لگاتار بخار کا چڑھا رہنا۔ سَماءٌ غَبْطَی: مسلسل برسنے والا بادل۔ الغَبِیط جمع غُبُط: کجاوہ جس پر ہودہ لگایا جائے۔ نرم زمین جس کے جانبیں بلند ہوں۔ پانی کا نالہ جو ٹیلوں کو کاٹ کر اپنا راستہ بنا لے۔

۵۔ الغُبْط ـُ الغِبط جمع غُبُوط: کھیت کاٹتے وقت جتنی مقدار مٹھی میں آئے۔

○ غَبَطَ ـِ غَبْطًا ہ علی: پر کسی چیز کی وجہ سے رشک کرنا۔ غُبِطَ: (مجہول) خوش ہونا۔ غَبَّطَ ہ کو حاسد بنانا، کو خوش قسمت سمجھنا، کو خوش کہنا۔ اِغْتَبَطَ ب: پر، کے بارے میں خوش ہونا، شادمان ہونا۔ پر نازاں ہونا۔ پر مطمئن ہونا۔ سے خوش ہونا۔ غِبْطَة خوشی کی حالت، خوشی، مسرت، وجد، بے حد خوشی، پوپ کا لقب۔ صاحب الغِبطَة: فضیلت مآب پوپ۔ کان محلّ غِبْطة: قابل رشک ہونا۔ مَغْبُوط: قابل رشک، خوش، خوش قسمت، خوش نصیب، مبارک۔ (عیسائی) اولیاء کی مسلمہ فہرست میں شامل۔

غبق: غَبَقَ ـُ غَبْقًا ہ: کو شام کی شراب پلانا۔ ـــ الغنمَ: بکری کو شام کے وقت پانی پلانا۔ یا اس کا دودھ نکالنا/ دوہنا۔ غَبَّقَ ہ: کو شام کی شراب پلانا۔ اِغْتَبَقَ: شام کی شراب پینا۔ ـــ الخمرَ: شراب کو شام کے وقت پینا۔ و تَغَبَّقَ الناقةَ: اونٹنی کو شام کے وقت دوہنا۔ الغَبُوق: شام کو پی جانے والی شراب۔ اس کے مقابل صبح کو پی جانے والی شراب الصَّبُوح کہلاتی ہے۔

شام کو دوہا جانے والا دودھ کہا جاتا ہے: لقیتهٗ ذاصَبُوحٍ و ذاغَبُوقٍ: میں نے اس سے صبح اور شام کو ملاقات کی۔ ـــ والغَبُوقَة جمع غَبَائِق: شام کو دوہی جانے والی اونٹنی۔ الغَبْقان جمع غَبَاقَی: شام کو شراب پینے والا۔ کہا جاتا ہے۔ رجلٌ غَبْقان و امرأةٌ غَبْقَی: شام کو شراب پینے والا مرد، شام کو شراب پینے والی عورت۔

غبن: ا۔ غَبَنَ ـُ غَبْنًا الثوبَ: کپڑے کو موڑ کر سینا تا کہ تنگ یا چھوٹا ہو جائے۔ ـــ الطعامَ: غلہ کو سختی و قحط کے زمانہ کیلئے چھپا کر رکھنا۔ اِغْتَبَنَ الشئَ: کو بغل میں چھپالینا۔ الغَبَن: کپڑے کے کنارے جو کاٹ کر پھینک دیئے جاتے ہیں۔ المَغْبِن جمع مَغَابِن: جسم کی ہر تہ، بغل، وادی کا بہت بڑا حصہ۔

۲۔ غَبَنَ ـُ غَبْنًا الرجُلَ: کے پاس سے بغیر چھپے اس طرح گزرنا کہ اسے اس کی موجودگی کا علم نہ ہو سکے۔ غَبِنَ ـــ غَبْنًا و غَبَنًا الشئَ وفیه: کو بھول جانا اور اس میں غلطی کر بیٹھنا ـــ غَبْنًا و غَبَانَةً رایَهٗ: ذہانت کا کم ہو جانا، ضعیف الرای ہو جانا۔ الغابن (فا): کام چور، عمل میں سستی کرنے والا۔ الغَبْن و الغَبَن و الغَبَانَة: رائے کی کمزوری، بھول جانا۔ الغَبِین و المَغْبُون: ضعیف الرای

۳۔ غَبَنَ ـُ غَبْنًا و غَبَنًا هٗ فی البیع او الشراء: کو خرید و فروخت میں دھوکا دینا، اپنا پلہ بھاری کر لینا۔ ـــ فلانًا: کو دام بھاؤ میں نقصان پہنچانا۔ غابن: دام و بھاؤ میں نقصان پہنچانے والا۔ مَغْبُون: جسے دام و بھاؤ میں نقصان پہنچایا گیا ہو۔ تَغَابَنَ القومُ: معاملات میں بعض کا بعض کو نقصان پہنچانا۔ الغَبْن (مص) و الغَبَن: خرید و فروخت میں دھوکہ بازی۔ الغَبِینَة: دھوکہ۔ المُغَابَنَة: خرید و فروخت میں دھوکہ بازی۔

○ غَبَنَ ـِ غَبْنًا هٗ فی: کو میں دھوکا دینا، چرکہ دینا، جل دینا، دھوکہ دیکر فائدہ اٹھانا، کو ٹھگنا، کی شرافت سے ناجائز فائدہ اٹھانا، کو مرعوب کرنا۔ غَبْن و غُبْن جمع غُبُون: فراڈ، دھوکہ، فریب، دغا، ٹھگی، ٹھگ لینا، جل دینا، نقصان، ظلم، غَبْنٌ فاحِش: مجرمانہ فریب۔ غَبَن: حماقت، کند ذہنی۔ تغابُن: باہمی فریب دہی۔ یوم التغابن: یوم البعث، مغبون: جسے دھوکا دیا گیا ہو، فریب دیا گیا ہو، جل دیا گیا ہو، ٹھگ لیا گیا ہو، فریب خوردہ، جس سے ظلم کیا گیا ہو، مظلوم، جسے نقصان پہنچایا گیا ہو۔ عادَ او رَجَع بصَفقَةِ المغبون: خالی ہاتھ واپس آنا۔ ہار جانا۔

عبا: غَبِیَ ـَ غَبًا و غَبَاوَةً الشئَ وعنه: کو نہ سمجھنا، سے ناواقف رہنا۔ الشئُ علیه: پر مخفی رہنا ـــ عنه الخبرُ: سے جاہل ہونا، غافل ہونا۔ ـــ منه الشئُ: سے مخفی ہونا۔ تَغَبَّی و اِسْتَغْبَی هٗ: کو غبی سمجھنا یا پانا۔ تَغَابَی تَغَابِیًا عنه و تغابَی هٗ: سے دانستہ غفلت برتنا۔ الغَبَاء: زمین کی پوشیدگی ـــ من التُراب: اوپر اٹھا ہوا گرد و غبار۔ الغَبْوَة و الغُبْوَة: غفلت۔ الغَبَاوَة و الغُبِیُّ: جہالت، کم سمجھی، غفلت۔ الغَبِیُّ جمع اَغْبِیاء و اغباء: کم سمجھ، جاہل۔

○ غَبِیَ ـــ غَبَاوَةً ہ /عن: کو پوری طرح نہ سمجھنا، کا ادراک نہ کرنا، سے ناواقف ہونا، کے بارے میں کوئی علم نہ رکھنا: ـــ علی: کے لئے نامعلوم یا غیر معروف ہونا۔ اجنبی، غیر مانوس یا انجانا ہونا۔ تغابَی عن: سے بے خبر ہونا۔ غَبِی جمع اَغْبِیَاء: بے وقوف، غیر دانشمند، نا معاملہ فہم، جاہل، بے خبر، لاعلم، ناواقف احمق، کند ذہن، جاہل مطلق، غَبْوَةٌ: پہیلی، معما، اَغْبَی: زیادہ احمق، زیادہ سادہ لوح۔

غبی: ا۔ غَبَّی تَغْبِیَةً الشئَ: کو چھپانا۔ الغَبَاء و الغَبْیَة من التُراب: اوپر اٹھا ہوا گرد و غبار، کہا جاتا ہے: جاء علی غَبْیَةٍ من الشمس: وہ سورج چھپنے کے وقت آیا۔ الاَغْبَی من الاغصان م غَبْیَاء جمع غُبْیٌ: باہم گتھی ہوئی شاخیں۔ شَجَرَةٌ غبیاء: گنجان شاخوں والا درخت۔ المَغْبَاة جمع مَغَاب: درندوں کو شکار کرنے کے لئے کھودا جانے والا گڑھا۔

۲۔ غَبَّی تَغْبِیَةَ الشَعَرَ: بالوں کو کاٹنا یا مونڈنا۔

۳۔ اَغْبَی السحابُ: ہلکی بارش برسنا۔ الغَبْیَة: ہلکی بارش، یا بارش کا ایک تیز چھینٹا۔

غت: غَتَّ ـُ غَتًّا الشئَ فی الماء: کو پانی میں ڈبونا۔ ـــ الضحكَ: اپنے منہ پر ہاتھ یا کپڑا رکھ کر ہنسی کو چھپانا۔ ـــ الماءَ: پانی کو برتن منہ سے ہٹائے بغیر گھونٹ گھونٹ پینا۔ ـــ فلانًا: کو صدمہ پہنچانا، کا گلا گھونٹنا ـــ فلانًا بالامر: کو معاملہ میں دقت اور غم میں ڈالنا۔ ـــ هٗ بالکلام: کو لا جواب کر دینا۔ ـــ الطعامُ او الکلامُ: کھانے یا بات کا بگڑ جانا غَتَّتَ او اَغَتَّ الطعامَ: کھانے کو بگاڑ دینا۔

○ غَتَّ ـُ غَتًّا ہ: کو دبانا، کا ٹیٹوا دبانا، کا گلا گھونٹنا۔ ـــ ہ / ہ فی: کو میں ڈبو کر نکال لینا، کو غوطہ دینا، ڈبو دینا۔ غَتَّ الضحكَ: ہنسی ضبط کرنا، ہونٹ کاٹنا۔

غتل: غَتِلَ ـــ غَتَلًا المکانُ: جگہ کا بہت درختوں والا ہونا۔ ایسی جگہ کو غَتِل کہتے ہیں۔

اغتَم الزیارة: اتنی کثرت سے ملنا کہ وہ تنگ آ جائے۔ الغَتْم: دم گھونٹنے والی سخت گرمی۔ الغُتْمَة: بولنے میں غلطی کرنا۔ الاَغْتَم و الغُتْمِی: فصیح بات نہ کر سکنے والا کہا جاتا ہے۔ رجُلٌ اغتم و قومٌ غُتْم و اغتام و امرأة غتماء: (فصیح بات کرنے سے قاصر مرد، لوگ، عورت)

غث: ا۔ غَثَّ ـِ غَثَاثَةً و غُثُوثَةً ت الشاةُ: بکری کا دبلا ہو جانا۔ غَثَّة: دبلی بکری۔ ـــ اللحمُ: گوشت کا دبلا ہونا۔ اَغَثَّ: دبلا ہونا، لاغر ہونا۔ ـــ اللحمَ: دبلا گوشت خرید لینا۔ تَغَثَّثَ الشئَ: کو قلیل و کم مقدار سمجھنا۔ اَغَثَّ ت الخیلُ: گھوڑوں کا موسم بہار میں سبز چارہ پانا۔ الغَثّ: لاغر، دبلا پتلا۔ الغَثِیث: لاغر، دبلا، پتلا،

۲۔ غَثَّ ـِ غَثَاثَةً و غُثُوثَةً حدیثُ القوم: کا کلام کا فاسد اور ردی ہونا۔ ـِ غَثًّا و غثیثًا الجرحُ: زخم سے پیپ بہنا۔ ـــ علیه المکانُ: کے لئے جگہ کا ناموافق ہونا کو جگہ راس نہ آنا۔ کہا جاتا ہے۔ فلانٌ لایغث علیه شئ: یعنی فلاں کے نزدیک کوئی چیز ردی قابل ترک نہیں۔ اَغَثَّ فی الکلام: نکمی یا بیکار بات کرنا۔ اَغْث: فاسد ہونا۔ اِسْتَغَثَّ الجُرحَ: زخم کا علاج کرنا اور اس میں سے پیپ نکالنا۔ الغَثُّ من الکلام: نکمی یا بے خیر بات۔ غثیثُ الجرح: زخم کی پیپ اور فاسد مادہ۔ الغَثِیثَة: جس چیز میں کوئی بھلائی نہ ہو۔ خرابی عقل۔ غثیثةُ الجرح: زخم میں موجود پیپ اور فاسد مادہ۔

○ غَثَّ ـِ غَثَاثَةً و غُثُوثَةً: لاغر ہونا یا ہو جانا، دبلا پتلا ہونا یا ہو جانا، ناکافی ہونا یا ہو جانا، غَثَّ ـِ غَثًّا و غَثِیثًا: (زخم میں) پیپ پڑ جانا، زخم کا خراب ہو جانا، ناسور بن جانا، پیپ نکالنا۔ غَثّ: لاغر، دبلا پتلا، ناکافی، بہت کم، غریب، و مفلس، مصیبت زدہ، بدنصیب، غثیث: لاغر، دبلا پتلا، پیپ، فاسد مادہ۔ غَثَاثَة: لاغری، دبلا پن۔

غثر: ا۔ غَثَرَ ـُ غَثْرًا المکانُ بالنبات: جگہ کا سبزی سے لہلہانا، اِغْثَارَّ الثوبُ: کپڑے کا زیادہ رواں والا ہونا، صفت: اغثر۔ الغَثَر: کپڑے کا رواں۔ الغَثْرَة: زرخیزی، فراوانی، بہتات۔ الغُثْرَة: سبزی مائل سرخ رنگ۔ الأغْثَر م غَثْراء جمع غُثْر: سبزی مائل سرخ رنگ کا۔ اون کے زیادہ ریشوں والا کمبل۔ کائی، جاہل۔ (ح): شیر۔ بھیڑیا۔ الغَثْراء (ح): چرخ، لگڑ بگڑ، ارضٌ مَغْثَرِیَة: لہلہاتے کھیتوں والی زمین۔

۲۔ اَغْثَرَ الشجرُ: درخت سے گوند کی قسم کا سیال مادہ بہنا۔ المِغْثَر و المِغْثار و المَغْثُور جمع مَغَاثِیر: درختوں سے بہنے والی گوند جو شہد جیسی مگر بدبودار ہوتی ہے۔

۳۔ الغُثر والغثـرة والغثراء والغیثرة (اغثر کا واحد): پست طبقے کے لوگ۔

غـثـم: غَثَمَ ۔ غَثْمًا له: کو مال کی اچھی خاصی قسط دینا۔ الـغُثمة: سیاہی مائل سفیدی الأغثم: سیاہی مائل سفید۔ المَغْثوم بلاوٹ دار۔

غثو: غثا ۔ غثوًا و غثوًّا وأغثی الوادی: نالے میں کوڑے کرکٹ کی کثرت ہونا۔ ـــ السیلُ المرتعَ: سیلاب کا چراگاہ اور سبزہ زار کی تروتازگی ختم کردینا۔ الغُثاء والغثّاء سیلاب کے پانی کے جھاگ میں کوڑا کرکٹ، اور درختوں کے گلے سڑے پتے جو سیلاب کی جھاگ میں رلے ملے ہوں۔

غثی: غثی ـــ غثیًا الکلام: بات میں جھوٹ سچ کی ملاوٹ کرنا۔ ـــ الوادی: نالے میں کوڑے کرکٹ کی کثرت ہونا۔ غثیًا و غثیانات النفسُ: جی متلانا۔ ـ ت السماء بالسحاب: گھٹا کا چھاجانا یا بادلوں کا آنا شروع ہوجانا۔ غثیَ ـ غثیًا الکلام: بات میں جھوٹ سچ کی ملاوٹ کرنا۔ غَثّی ت الارضُ بالنبات: زمین میں سبزہ کی بہتات ہونا۔ تغثّی تِ النفس: جی کا متلانا۔

○ غثی ـ غثیًا ہ کو گڈمڈ کرنا، درہم برہم کرنا، خلط ملط کرنا، مخلوط کرنا، میں تحریف کرنا۔ غثت نفسهُ غثیانًا و غثیت نفسه جی متلانا، طبیعت کا ناساز ہونا، بیمار محسوس کرنا۔ غثی متلی، مالش، کراہت، گھن، قے، متلی، ناسازی طبع، علالت، غثیان متلی، مالش، کراہت گھن، ناسازی طبع علالت۔ غثاء جھاگ، گندگی، تلچھٹ۔

غدّ: ۱۔ غدّ ـ غدًّا و غدّ غدود کی بیماری میں مبتلا ہونا۔ ـــ البعیر اونٹ کا طاعون شتری میں مبتلا ہونا۔ غُدِّدَ: غدود کی بیماری میں مبتلا ہونا۔ أغدّ بمعنی غُدِّدَ۔ مُغِدّ غدود کی بیماری میں مبتلا۔ ـــ علیه پر غصہ میں بھرجانا۔ أغدّ غدود کی بیماری میں مبتلا ہونا۔ مُغدّ غدود کی بیماری میں مبتلا۔ الغُدد جمع غِداد: اونٹوں کا طاعون۔ الغُدّة جمع غُدد و غدائد: غدود ـ و الغدد جمع غدود غدائد اونٹوں کا طاعون، گلٹی المِغْداد: غصیارا، بہت غصہ ہونے والا۔ (مذکر و مونث دونوں کیلئے)۔

۲۔ غدّد نصیبة: اپنا حصہ لے لینا۔ الغُدّة جمع غدائد: مال کا ایک ٹکڑا، سودا۔

○ غُدّة جمع غُدد غدود (Gland) الغُدّة الدرقیة: سپری غدود، سپر نما غدود Thyroid gland۔ غُدّة صمّاء: غیر مسام دار غدود endocrine or ductless gland۔ الغُدّة الصنوبریة صنوبری غدود Pineal gland غُدَدِی: غدودوں کا، غدودی Glandular۔

غدر: ۱۔ غدَرَ ـِ و غدِرَ ـَ غدرًا و غَدَرانًا الرجلَ و به: سے خیانت کرنا، کے ساتھ بدعہدی کرنا۔ الغادِر (فا) جمع غادِرون و غدَرَة و غُدّار م غادِرة جمع غادِرات و غوادر: خائن، خیانت کرنے والا، بدعہد الغَدَر و الغُدَرة و الغدّار و الغدُور و الغِدّیر: بڑا دھوکے باز، خائن اور بدعہد، کہا جاتا ہے۔ رجُلٌ غَدُور جمع غُدُر وامرأةٌ غَدور: غدار مرد، غدار عورت، رجُلٌ غدّار و امرأة غدّار و غدّارة: غدار مرد، غدار عورت، گالی کے طور پر مرد کو "یا غُدَر" بمعنی یا غادِر جمع یا آلَ غُدَر عورت کیلئے: یا غَدارِ۔ کہتے ہیں الغدّارة جمع غدّارات (اع): پستول (Pistol)

۲۔ غدِرَ ـَ غدَرًا الرجلُ: تالاب کا پانی پینا۔ ـــ عن اصحابه: ساتھیوں سے بچھڑ جانا، پیچھے رہ جانا۔ غادَرَ غِدارًا و مُغادرةً ہ: کو چھوڑ دینا، باقی رہنے دینا۔ اَغْدَرَہ: کو پیچھے چھوڑ کر آگے نکل جانا، باقی رہنے دینا۔ تَغَدَّرَ: ساتھ چھوڑ دینا۔ پیچھے رہ جانا۔ اِغْتَدَرَ الرجُلُ: تالاب بنانا۔ اِستَغْدَرَ المکانُ: جگہ کا تالابوں والا ہوجانا۔ الغَدَر: نہر کا پانی خشک ہوجانے پر رہ جانے والی کیچڑ۔ ـــ و الغَدَرة والغُدرة والغُدارة: کسی چیز کا باقی ماندہ حصہ۔ الغَدِیر جمع غُدُر و غُدْر و غُدْران و اَغْدِرة: نہر، سیلاب اتر جانے کے بعد گڑھوں میں رہ جانے والا پانی۔ گھاس اور پودوں کا قطعہ۔ الغدیرة جمع غُدْران: پودوں کا قطعہ۔

۳۔ غدِرَ ـ غدرًا المکانُ: کسی جگہ کیچڑ زیادہ ہوجانا یا پتھروں کا معہ درختوں کے زیادہ ہونا۔ اَغْدَرَہ کو تالاب میں گرادینا۔ الغَدَر (مص) سخت اور پتھریلی جگہ۔ پتھر جن کے ساتھ درخت ہوں۔

۴۔ غدِرَ ـ غدرًا اللیلُ: رات کا تاریک ہوجانا اَغْدَرَ اللیلُ: رات کا تاریک ہوجانا۔ الغدْراء: تاریکی لیلةٌ غَدْراء و غَدِرة و مُغْدِرة: تاریک رات۔

۵۔ الغَدِیرة جمع غدائر: عورتوں کے بالوں کی گندھی ہوئی چوٹی۔

○ غدَرَ ـِ غَدْرًا ہ/ ب/ فی: سے بیوفائی کرنا، غداری کرنا، دغابازی کرنا۔ ـــ ہ/ ب کے ساتھ دورخی سے کام لینا، کو دھوکا دینا، کو دغا دینا، سے غداری کرنا، کو بہکانا، سبز باغ دکھلانا، غَدْر بیوفائی، غداری، بدعہدی، دغا، دھوکا، بغاوت، دغا۔ غَدِیر جمع غُدُر و غُدْران: تالاب، جوہڑ، قدرتی تالاب، سڑک وغیرہ پر بارش کے گدلے پانی کا گڑھا۔ دریا، ندی، نالہ، آبجو، کھاڑی، دریا کی شاخ۔ غدّار: بیوفا، دغاباز، غدار، جھوٹا، بے ایمان، فریبی، مکار۔ غدّارة جمع غدّارات: پستول غدّارة سریعة الطلق: سب مشین گن۔ ٹومیگن (Tommy gun) غادر بمعنی غدّار۔

غدف: ۱۔ غدَفَ ـُ غدْفًا و غدّفَ له فی العطاء: کو بہت عطا کرنا۔ اِغْتَدَفَ منه: سے کوئی چیز بڑی مقدار میں لے لینا۔ ـــ الثوبَ: کپڑا اتراشنا۔ الغَدَف: نعمت، فراوانی، زرخیزی، بہتات، کہا جاتا ہے: هم فی غَدَفٍ: وہ خوش حال ہیں۔

۲۔ اَغْدَفَ اللیلُ: رات کی تاریکی چھاجانا۔ و ـ البحرُ: سمندر کا مواج ہونا۔ ـ الشبکةَ علی الصید: شکار کے لئے جال بچھانا۔ ـ المرأةُ قناعها علی وجهها: عورت کا چہرے پر نقاب ڈال لینا۔ اِغْدَوْدَفَ اللیلُ: رات کا آجانا اور تاریکی چھاجانا۔ الـغادِف: ملاح۔ الغادُوف: چپو۔ کشتی چلانے کی لکڑیاں الغُداف جمع غِدفان: سیاہ اور لمبے بال، پرندہ کا سیاہ بازو۔ (ح): پہاڑی کوا۔ (ح): گدھ کی طرح کا ایک پرندہ۔ الـغُدافِی: سیاہ بالوں کے رنگ کا، سیاہ بالوں والا کہا جاتا ہے۔ لیلةٌ غُدافیةُ الإهاب: تاریک رات۔ المِغْدَف: چپو۔

۳۔ الغِدْفِل جمع غدافِل: لمبا تڑنگا۔ بڑے ڈیل ڈول کا اونٹ۔ بوسیدہ کپڑا۔

○ غُدفة جمع غُدَف: عورتوں کا سر کا رومال۔

غدق: غَدِقَ ـ غدَقًا المکانُ: جگہ کا بارش سے تر ہو جانا، سرسبز ہوجانا۔ غَدِق سرسبز جگہ۔ غَدِقَ ـ غدَقًا و اِغْدَوْدَقَ المطرُ: بارش کا خوب برسنا۔ ـــ ت عینُ الماء: پانی کے چشمے کا گہرا اور شیریں ہونا۔ غَدِقَة: شیریں چشمہ۔ اَغْدَقَ المطرُ: بارش کا خوب برسنا۔ ـــ العیشُ: معیشت کا فراخ ہونا ـــ ت الارض: زمین کا سرسبز ہونا۔ الغَدَق (مص): بہت پانی۔

○ غدِقَ ـ غدَقًا: (بارش کا) شدید ہونا، زوروں سے پڑنا، برسنا، کثرت سے ہونا۔ اَغْدَقَ بمعنی غدِقَ نیز اَغْدَقَ علی: کو سخاوت سے عطا کرنا۔ ـــ علی ہ: پر کی بوچھاڑ کرنا، بھرمار کرنا، کو فراخدلانہ (کچھ) دینا، عطا کرنا، پر کچھ نثار کرنا۔ غدِق: (بارش پانی) وافر، فراوان کثیر، بہت۔ مُغْدِق بمعنی غدِق

غدن: تَغَدَّنَ الغصنُ: ٹہنیوں کا جھومنا۔ اغدودن

الرجلُ: پاؤں کا ڈھیلا پڑنا، گر پڑنا۔ ـــ النبتُ: پودوں کا ہرا بھرا ہونا اور آبپاشی کی زیادتی کی وجہ سے سیاہی مائل ہونے لگنا۔ ـــ الشعرُ: بالوں کا لمبا اور گھنا ہونا۔ غَدَوْدَن: لمبے اور گھنے بالوں والا۔ الغَدَن: نیند، اونگھ، ڈھیلا پن، ضعف۔ والغُدْنة: نرمی۔ نعمت۔ الغُدانی: نازک بدن، جوان۔ غُدانیُّ الشباب: تر و تازہ جوان۔ المُغْدَوْدِن: نازک بدن جوان۔

۲۔ الغِدان: وہ شاخ جس پر کپڑے لٹکائے جاتے ہیں۔

○ اِغْدَوْدَنَ: بالوں کا لمبا اور بہ افراط ہونا۔ غَدَن: غنودگی، ماندگی، تھکاوٹ، تھکن، ڈھیلا پن۔ لنگڑا پن۔ غُدْنة: بمعنی غَدَن۔ غِدان: کپڑے ٹانگنے کی کھونٹی مُغْدَوْدِن: گھنے اور لمبے (بال)۔

غدو: غَدَا ـُ غُدُوًّا: صبح کو جانا۔ (مطلقا) جانا۔ صَارَ کے معنی میں بھی مستعمل ہے۔ اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتا ہے۔ ـــ غُدُوًّا و غُدْوَةً و اغتدَی علیه: کے پاس صبح سویرے پہنچنا۔ غَدِیَ ـــ غَدًا و تغدّی: ناشتہ کرنا کہا جاتا ہے: هل لك ان تتغدّی به قبل ان تتعشّی بنا: یعنی کیا یہ ہو سکتا ہے کہ تم ہمیں ہلاک کرنے سے پہلے اسے ہلاک کرو۔ غَدَّیَ الرجُلَ: کو صبح کا کھانا کھلانا، کو ناشتہ کرانا۔ غَادَی مُغَادَاةً الرجُلَ: کسی شخص کے پاس سویرے پہنچنا۔ الغادِی (فا): شیر الغادیة جمع غَوَادٍ و غَادِیات: غادی کا مونث۔ صبح کے وقت آنے والا بادل، صبح کی بارش، الغَدُ (نسبت غَدِی و غَدَوِی): کل (آئندہ)، دن جو دور ہو مگر اس کا انتظار ہو۔ الغَداء جمع اَغْدِیَة: ناشتا (اس کا مقابل العشاء ہے)۔ مولّدون: اسے دوپہر کے کھانے کے معنی میں لیتے ہیں۔ الغُدْوَة جمع غُدًی و غُدُوّ والغداة جمع غَدَوَات والغَدِیَّة جمع غَدَایَا و غَدِیَّات: وقت صبح، طلوع فجر اور طلوع آفتاب کے درمیان کا وقت۔ دن کے شروع کا حصہ۔ کہا جاتا ہے۔ هو ابنُ غَدَاتَین: وہ دو دن کا (بچہ) ہے۔ الغُدَیَّان م غُدَیا: صبح کا کھانا کھانے والا۔ الغُدَیَّة: الغداة کی تصغیر۔ المَغْدَی و المَغْدَاة: صبح کے وقت جانے کی جگہ، کہا جاتا ہے: ماترك من ابیه مَغْدًی ولا مراحًا و مَغْدَاةً ولا مَرَاحةً: اس نے اپنے والد سے مشابہت کی کوئی چیز نہیں چھوڑی۔

○ غدا ـــ غُدُوًّا و غَدْوَةً: جانا۔ صبح سویرے جانا، روانہ ہونا، آنا، کرنا یا ہونا؛ بھاگنا۔ ـــ ہ: کچھ ہو جانا۔ کچھ بن جانا، میں تبدیل ہو جانا، غَـدَا و رَاحَ: آنا جانا، آگے پیچھے یا ادھر ادھر جانا یا ٹہلنا۔ غَدِیَ ـ غَدًا ناشتہ کرنا، صبح کا کھانا تناول کرنا۔ غَـدَّی ہ: کو ناشتہ کرانا، صبح کا کھانا کھلانا، کو ظہرانہ دینا، دوپہر کا کھانا دینا۔ غَادَاہ: کے پاس صبح سویرے جانا، یراوحها و یغادیها: وہ اکثر یا بار بار اس خاتون کی ملاقات کو جاتا رہتا ہے۔ تَغَدَّی: ناشتہ کرنا۔ ظہرانہ تناول کرنا، صبح کا کھانا کھانا، دوپہر کا کھانا کھانا۔ غَد: اگلی صبح، اگلا دن غَـدًا: کل (آئندہ) آئندہ (کسی دن) مستقبل میں کسی وقت فـی غَـدٍ، مـن غـدٍ: اگلے دن، کل (آئندہ) فی الغد: کلّ (آئندہ)، آئندہ کسی دن بعد غدٍ: پرسوں (آئندہ) فی ذاتِ غدٍ: آئندہ کسی دن۔ غـداء جمع اغـدیة: ناشتہ، ظہرانہ، صبح کا کھانا، دوپہر کا کھانا۔ غَـداة جمع غَدَوات: صبح سویرے، علی الصبح الغداة: آج صبح غُـدْوَة جمع غُدًی: صبح سویرے۔ غَدْوَة جمع غَدَوات: ظہرانہ، دوپہر کا کھانا، صبح کے وقت سندیسے کا سفر۔ غدواتُه و روحاته: اس کا آنا جانا مَغْدًی: وہ جگہ جہاں کوئی صبح کو جائے۔ مَـغْدًی و مَراح: وہ جگہ جہاں اکثر آنا جانا رہتا ہو۔ مقصد جس کی آرزو اور تمنا کی جائے۔

غذّ: غَذَّ ـُ غَذًّی الشیَٔ: کو ناقص کر دینا۔ ـ الجرحُ: زخم سے پیپ، خون اور پانی وغیرہ کا بہہ پڑنا۔ اَغَـذَّ اِغْذَاذًا السیرَ و فی السیر: تیز چلنا، ـ الجرحُ: زخم سے پیپ اور فاسد مادہ نکل پڑنا۔ اَغَـذَّ اِغْذَاذًا السیرَ او فی السیر: چلنے میں جلدی کرنا۔ الجرحُ: زخم سے خون پیپ جاری ہونا۔ الغاذ (فا): آنکھ کی رگ جو ہمیشہ جاری رہتی ہے، حس۔ الغَذِیْذَة: زخم کا فاسد مادہ پیپ کچلہو اور پانی۔

○ غَذَّ ـ غَذًّا و اَغَذَّ: زخم خراب ہو جانا زخم میں پیپ پڑ جانا، زخم کا ناسور بن جانا، زخم کا پکنا۔ اَغَذَّ: جلدی کرنا، تیز چلنا۔ اَغَذَّ فی السیر: تیز دوڑنا، جلدی کرنا، تیز چلنا۔

غذم: غَـذَمَ ـُ و غَذِمَ ـَ غَذْمًا و اغتذم الشیَٔ: کو بڑی بے صبری سے کھانا۔ اَغْـذَمَ الفصیلُ مافی ضرع اُمِّـهِ: بچھڑے کا ماں کے تھنوں سے سارا دودھ پی جانا۔ تَـغَـذَّمَ الشیَٔ: کو بڑی بے صبر سے کھانا۔ ـــ الفصیل مافی ضرع امه: بچھڑے کا ماں کے تھنوں سے سارا دودھ پی جانا۔ الـغُـذَم: بہت کھانے والا، پیٹو، جو ملے کھا جائے۔ الغُذْمَة و الغَذِمَة جمع غُذَم: دودھ کی کثیر مقدار بئرٌ غَذِیْمَةٌ: بڑا کنواں۔ المُتَغَذِّم: بہت کھانے والا، پیٹو، جو ملے کھا جائے۔

۲۔ غَـذَمَ ـُ غَـذْمًا له من المال: کو مال کی خاصی مقدار دینا۔ الغُذْمَة جمع غُذَم: مال کا ایک حصہ۔

۳۔ غَذْمَرَ غَذْمَرَةً: خفا ہونا، غضبناک ہونا۔ تغذمر فی المجلس: مجلس میں غصہ سے چیخنا۔ الغَذْمَرَة (مص) جمع غَذَامِیر: شور و غل، چیخ و پکار، ڈانٹ ڈپٹ۔

۴۔ غَذْمَرَ غَذْمَرَةً الشیَٔ: کو متفرق کر دینا، کو باہم ملا دینا، خلط ملط کر دینا، اندازہ سے فروخت کر دینا۔

غذو: ۱۔ غذا ـُ غَذْوًا الرجلَ بالطعام: کو کھانا دینا۔ ـ الطعامُ الصبیَّ: کھانے کا بچے کو سیر کر دینا۔ غَذَّی تَـغْذِیَةً الرجُلَ: کو خوراک دینا، کی پرورش کرنا۔ تَـغَذَّی تَغَذِّیًا و اِغْتَذَی اِغْتِذَاءً: غَذَّی اور غَذَا کا فعل مطاوع یعنی کھانا دیا جانا، پرورش پانا۔ الـغِذَاء جمع اَغْـذِیَة: وہ کھانے پینے کی چیز جس سے بدن کی پرورش ہو۔ الغاذِی جمع غـذاة و غاذُون م غاذِیه جمع غَـوَاذٍ (فا)، غاذِی المال: مال کا انتظام و اصلاح کرنے والا۔ الأغذی: زیادہ کھانے اور کھلانے والا۔ الغَذِیّ جمع غِذاء: چھوٹے مویشی ـــ و الغَذَوِی: حاملہ جانوروں کے پیٹوں میں جو کچھ ہو یا صرف بکریوں کے پیٹ میں جو کچھ ہو۔

۲۔ غذا ـُ غَذْوًا الرجلُ: تیز چلنا۔ الفرسُ: گھوڑے کا تیزی سے گزرنا۔ اِستَغْذَی اِستِغْذَاءً الرجُلَ: کو شدت سے زمین پر گرا دینا، بچھاڑ دینا۔ الـغَذَوَان: سخت توانا اور تیز رفتار گھوڑا۔

۳۔ غَـذَا ـُ غَـذْوًا العِرقُ: رگ سے خون بہہ پڑنا۔ غَذَّی تغذِیَةً العرقُ: رگ سے خون بہہ پڑنا۔

۴۔ الغَذَوَان: سخت زبان دراز۔

○ غذا ـُ غَذْوًا ہ ب: کو کچھ کھلانا، کو کچھ بطور غذا پہنچانا، کی سے تربیت کرنا، غَـذَّی ہ ب: کو کچھ کھلانا، کو کچھ بطور غذا دینا، کی سے تربیت کرنا۔ ـــ ہ/ ہ ب: کو کچھ فراہم کرنا، مہیا کرنا، کو سے زندہ رکھنا۔ ـــ ہ ب: کو پھر سے بھرنا، میں ٹھونسنا۔ تـغَذَّی ب: کچھ کھانا، بطور غذا کچھ حاصل کرنا۔ سے تربیت پانا، پر یا کے سہارے، زندگی بسر کرنا یا زندگی گزارنا۔ کو کھا کر بسر کرنا۔ سے بھر جانا سے آراستہ ہونا۔ (برقی قوت وغیرہ) سے غذا حاصل کرنا۔ اِغْتَذَی: غذا حاصل کرنا، تربیت پانا۔ غَذْو: غذاء پہنچانا غذائیت۔ تربیت، غِـذا، تغذیہ؛ غِذاء جمع اَغْـذِیَة: خوراک، تربیت، اولاد۔ غذائیت والی خوراک۔ تـغـذیـه۔ اَغْذِیَة: اشیاء خوردنی، کھانے پینے کی اشیاء، خوراک، غِـذَائِـی: غذائی، غذائیت والی، مـواد غِـذَائِیَة: اشیاء خوردنی، کھانے پینے کی چیزیں، خوراک تـغـذیـة: تغذیہ: خوراک، غذا، غذائیت، بیٹری چارجنگ۔

غرّ: غَـرَّ ـُ غَرًّا و غِرَّةً و غُرُورًا ہ: کو دھوکا دینا، باطل کی رغبت دلانا۔ مـاغَرَّكَ بفلان: تو نے اس کے

خلاف کیسے جرأت کی۔ غَـرَّا وغـاراً: غافل ہوجانا، لاپرواہوجانا۔ ـــ غَرًّا وغَرارَةً: تجربہ کاریاعاقل ہونے کے بعد بچوں کا سارویہ اختیار کرنا۔ غَـرِرَ ـــ غَرارَةً: غافل ہوجانا، بے پرواہ ہوجانا۔ غَرَّرَ تَغْرِيرًا وتَغِرَّةً بالشي: کے لئے تباہی کا سامان کرنا، کو ہلاکت میں ڈالنا۔ اِغْتَرَّہٗ: کی غفلت کا طالب ہونا، کے پاس اس کی بے خبری میں آجانا۔ بـكـذا: سے دھوکا کھانا۔ اِسْتَغَرَّ بکذا: سے دھوکا کھانا۔ ـہٗ: کی غفلت اور بے خبری میں اس کے پاس پہنچ جانا۔ الغارّ (فا) م غارَّةٌ: غافل الـغَـرّار: بہت دھوکا دینے والا (فک): صبح کا ستارہ۔ الـغَرارَةُ: غفلت، نوعمری، کـان ذلك علی غرارتی: یہ میری نوعمری میں ہوا۔ الغِرّ ج اَغْرار: ناتجربہ کار جوان۔ مؤنث: غِـرّ و غِـرَّہ۔ الـغِرَّةُ (مص) جمع غِـرَر: غفلت، ناتجربہ کاروں کا گروہ، الـغَرَر: ہلاکت کے درپے۔ کہا جاتا ہے۔ انـا غـرَرٌ منك: میں تمہارے بہلاوے میں آیا ہوا ہوں۔ الغَرُور: دھوکے کا ذریعہ۔ دنیا اور دنیا کی صفت بن کر بھی آتا ہے۔ کہتے ہیں۔ الدنیا الغَرُور: دنیا دھوکے کا ذریعہ ہے۔ الـغُرُور (مص): بیہودہ باتیں۔ الـغَرِير جمع اَغِرَّة و اَغِرّاءُ م غَرِيرَة جمع غَرِيرات و غَرائِر: فریب خوردہ۔ ناتجربہ کار جوان الـمَـغْـرُور (مفع): باطل کے سبز باغ دکھایا ہوا۔ خود بین، فریب خوردہ دولت علم حسن وغیرہ پر گھمنڈ کرنے والا۔

۲۔ غَـرَّ ـُـ غَرًّا و غِرارًا و ـ ـ غَرارَةً: عزت وشرف والا ہوجانا۔ الغُرَّة من القوم جمع غُرَر: قوم کا عزت وشرف والا شخص۔ الأَغَرّ م غَرّاء جمع غُرّ و غُرّان: اچھے افعال والا۔ سردار، شریف۔

۳۔ غَرَّ ـَ غَرَرًا و غُرَّةً و غَرارَةً الوجهُ: چہرے کا حسین اور روشن ہوجانا۔ ـ الشئُ: سفید ہوجانا۔ غَرَّرَ تغریرًا و تَغِرَّةً ت ثنیةُ الغلام: بچہ کا دانت اول اول نکلنا۔ تَـغَرَّرَ الفرسُ: سفید پیشانی والا ہونا۔ الغُرَر: مہینہ کی پہلی تین راتیں۔ الـغُـرَّة جمع غُـرَر: گھوڑے کی پیشانی کی سفیدی۔ ـــ من کل شئ: ہر چیز کا ابتدائی اور بڑا حصہ۔ ـــ من الرجل: چہرہ۔ روشنی یا صبح جو نظر آئے۔ الـغَرِير جمع غُـرّان: اچھی عادت (کہا جاتا ہے: ادبر غـریرہٗ و اقبل هزیرہٗ: کی اچھی عادت جاتی رہی اور بری عادت آگئی۔) عمدہ زندگی الاغرّ م غَرّاء جمع غُرّ و غُرّان: خوبصورت ہر سفید چیز۔ ـ من الخیل: سفید پیشانی والا گھوڑا۔ ـــ من الایام: سخت گرم دن۔

۴۔ غـرَّ ـُـ غَرًّا و غرارًا الماءُ: پانی کا جذب ہوجانا۔

غِـرارًا و مُغارَّةً السوقُ: کساد بازاری ہوجانا۔ ـ التحیّة: سلام کم کرنا۔ ـــ ت الناقةُ: اونٹنی کا دودھ کم ہوجانا۔ الـغِرار جمع اَغِـرَّة: کساد بازاری، اونٹنی کے دودھ کی کمی۔ تھوڑی سی نیند یا کوئی اور تھوڑی چیز۔ کہا جاتا ہے: اَتـانـا عـلی غِرار: وہ ہمارے پاس جلدی میں آیا۔ الـمُـغـارّ جمع مَـغـارّ: تھوڑے دودھ والی اونٹنی۔ کہا جاتا ہے: فـلانٌ مُـغـارُّ الکف: فلاں شخص بخیل ہے۔

۵۔ غَـرَّ ـُـ غَـرًّا و غِرارًا الطائرُ فرخَهٗ: پرندہ کا اپنے بچے کو چوگا دینا۔ ـــ الراعی: چرواہے کا اپنے اونٹ چرانا۔

۶۔ غَرَّ ـُ غَرًّا و غِرارًا الرجلُ: جنگلی مرغی کھانا۔

۷۔ غَرَّ ـُ غَرًّا و غِرَّةً و غُرُورًا الماءَ: پانی ڈالنا۔ غَـرَّرَ تغریرًا و تَغِرَّةً القربَةَ: مشک بھرنا۔ الغِرارَة جمع غَرائِر: بورا، تھیلا۔

۸۔ غَـرَّرَ تَـغْـرِيـرًا و تَغِرَّةً الطائرُ: پرندہ کا اڑنے کے لئے پر تولنا۔

۹۔ الغارّ م غارَّة: کنواں کھودنے والا۔ الغَرّ جمع غُرُور: زمین کا شگاف، کپڑے یا کھال کی شکن (کہا جاتا ہے: طـویـتُ الثـوبَ علی غرّہ: میں نے کپڑے کو پہلی شکن پر تہہ کر دیا۔) زمین میں پتلی سی نہر۔ تلوار کی دھار۔ الغِرار: تلوار کی دھار: تیر بنانے کا نمونہ۔ کہتے ہیں۔ هـم عـلـی غِـرار واحد: وہ ایک ہی طرز و نمونہ کے ہیں۔ وَلَـدَتْ ثـلاثـةً بـنـین علی غِرار: عورت نے پے درپے تین بچے جنے۔ لبـث القـومُ غِرارَ شهر: لوگ ایک ماہ ٹھہرے الـغُرَّة جمع غُرَر: غلام، لونڈی (ح): ایک آبی پرندہ جو نسل سے ڈھکی ہوئی دلدلوں میں رہتا ہے۔ الـغُرّان: پانی کے بلبلے کہا جاتا ہے: اقبـل الماءُ بغُرّانه: پانی اپنے بلبلوں کے ساتھ آیا۔ الغَرُور: غرغرہ کرنے کی دوائیاں الـغَرِير ج أَغِرَّة وَاَغِرّاء م غَرِيرَة جمع غریرات و غَرائِر: کفیل۔ الغُرَير (ح): کتے سے چھوٹا بلی سے بڑا بھورے رنگ کا ایک جانور۔ عرب کہتے ہیں: اسـمـن من غُرَير: اس کو بغر اور غُرغور بھی کہتے ہیں۔

۱۰۔ غَرْغَرَ غَرْغَرَةً: غرغرہ کرنا۔ ـ ت القِدر: ہانڈی کا جوش کے وقت آواز نکالنا۔ ـ ہٗ: کو ذبح کرنا۔ ـــ ہ بـالرمح: کے حلق میں نیزہ مارنا۔ ـــ الرجُلُ: گلوگیر آواز نکالنا۔ موت کے وقت غرغر کی آواز نکالنا۔ ـ اللحمَ: بھونتے وقت گوشت سے آواز نکلنا۔ تغَرْغَرَ بالماء او الدواء: پانی یا دوا سے غرغرہ کرنا۔ تغرغرت العینُ بالدمع: آنکھ میں آنسو کا ڈبڈبانا۔

۱۱۔ الغِرغِر جمع غِرْغِرة (ح): جنگلی مرغی۔ الـغُرغُرَة: پرندے کا پوٹا۔ پیشانی کی سفیدی۔ فلانٌ غُرغُرَة: فلاں شخص شریف ہے۔ الـغُـرغُور (ح): دیکھو غُریر۔

غَـرَّ ـُـ غُرُورًا ب: کو گمراہ کرنا، دھوکا دینا، سے دھوکے سے کام کرانا، ـــ ہ: کو دھوکا دینا، سے دھوکے سے کام کرانا، کو بہکانا، کو سبز باغ دکھانا، کو فریب دینا، جل دینا، کو خیرہ کرنا، اندھا کرنا۔ غَـرَّر ب: کو دھوکا دینا، بہکانا، خیرہ کرنا، اندھا کرنا، کو للچانا، سبز باغ دکھانا، موہ لینا، لبھانا، اکسانا، ترغیب دینا، گمراہ کرنا، ورغلانا، پھسلانا، کو خطرہ میں ڈالنا، غَـرَّر بنفسه: اپنے آپ کو خطرہ میں ڈالنا، اپنی زندگی کو خطرہ میں ڈالنا۔ اِغْتَرَّ ب: سے چندھیا جانا، اندھا ہوجانا، بیوقوف بن جانا، بہک جانا، گمراہ ہوجانا، سے دھوکا کھانا، میں یا کے بارے میں غلطی کرنا۔ اِغْتَرَّ: مغرور ہونا، متکبر ہونا، خود پسند ہونا یا ہوجانا۔ اِسْتَغَرَّہ: کے پاس غیر متوقع طور پر آنا، کو اچانک جالینا یا کے پاس اچانک پہنچ جانا، کو حیران کردینا۔ بھونچکا کردینا۔ غَرّ: تلوار کی (کاٹ دار) دھار۔ غِـرّ جمع اَغْـرار: ناتجربہ کار، سادہ لوح، دھوکا کھاجانے والا، نیا، سبز، ہرا، کچا، اناڑی، فریب خوردہ، غافل، بے پرواہ، توجہ نہ کرنے والا، غُـرَّة جمع غُرَر: گھوڑے کے چہرے پر سفید داغ، بہترین، عمدہ ترین، اول نمبر (کسی چیز کا) روشن ترین حصہ یا پہلو۔ غُرَّة الشهر: مہینے کا پہلا دن فی غُرَّة العام: سال کے شروع میں۔ غِرَّة: بے پرواہی، غفلت، عدم توجہ، بے توجہی کا لمحہ، نادانستگی، بے پروائی کا لمحہ۔ عـلـی غِـرَّةٍ یا علی حین غِرَّةٍ: غیر متوقع طور پر۔ اچانک، نادانستہ، حیرت انگیز طور پر، عجیب طور پر، اخـذ علی (حین) غِرَّةٍ: بے خبری میں گرفت میں آجانا۔ اچانک جالیا ہونا، حیران کیا گیا ہونا، بھونچکا ہوجانا، غَـرَر: خطرہ۔ غُرُور: دھوکا، فریب، دغابازی، فریب خوردگی، پاکھنڈ، ڈھکوسلا، داؤں مغالطہ، وسوسہ، وہم، خیال، فریب نظر، موہوم پیکر، مایا، گمان، تکبر، خود پسندی، حد سے زیادہ غرور، امارت پرستی، سراب، بے اصل باتیں، معمولی سی چیزیں، باتیں، خطرہ، الغرور بنفسه: خود فریبی غَرُور: مغالطہ آور دھوکے میں ڈالنے والی (چیز) پرفریب، مغالطہ آمیز، وہمی، غیر حقیقی، غَـرِير: فریب خوردہ، گمراہ، اکسایا ہوا، ترغیب دیا ہوا جمع اغِـرّاء: ناتجربہ کار، معصومانہ، صاف دل، بے تصنع، سادہ لوح، دھوکا کھاجانے والا۔ غِـرار: تلوار کی (کاٹ دار) دھار۔ علی غرارٍ و غِرارًا: عجلت میں، جلدی جلدی۔

تیزی سے۔ علی (من) غِرار: کی طرح، جیسا، کے انداز کا، کے نمونہ پر۔ علی ھذا الغرار: اسی طرح علی غِرارٍ واحدٍ: کے نمونہ کا، اسی طرح، اسی انداز سے، یکساں، ایک سا، ایک ہی طرح۔ غَرّار: مغالطہ یا دھوکے میں ڈالنے والی (شے) پر فریب، مغالطہ آمیز غَرارۃ: خودغرضی، بے پرواہی، غفلت، بے مروتی۔ علی غِرارَۃ: کے نمونہ پر، کی طرح۔ غِرارَۃ: بورا اَغَرّ م غَرّاء جمع غُرّ: سفید پیشانی والا (گھوڑا) خوبصورت، خوش شکل، فراخ دل، سخی، فیاض، شریف، مؤقر، قابل احترام۔ اغر محجّل: منفرد، بے مثال، فقید المثال، مَغرُور: فریب خوردہ، بیوقوف بنایا ہوا، گمراہ، اکسایا ہوا، ترغیب دیا ہوا، بہکایا ہوا، سبز باغ دکھایا ہوا، چندھیا ہوا، اندھا، خودبیں، خودنما، خود پسند، مغرور، متکبر، امارت پرست سا۔

غرب: ۱۔ غَرَبَ ـُ غَرْبًا: جانا۔ ـ فلانٌ عنا: سے جدا ہونا، علیحدہ ہونا۔ ـ فی سفرہ: دور کا سفر کرنا۔ ــ غُرْبًا الرجلُ: دور ہونا۔ کہا جاتا ہے۔ اُغْرُبْ عَنّی: مجھ سے دور ہو۔ ـ غُربَۃً و غُربًا و غَرابَۃً: وطن سے جدا ہونا، پردیسی ہونا۔

غَرَّبَ: دور ہونا، وطن سے جدا ہونا، غَرَّبَہٗ: کو دور کرنا، علیحدہ کرنا، کو مسافرت پر اکسانا، جلاوطن کرنا۔ ــ فی الارض: میں دور تک جانا۔ اَغْرَبَ: ملک میں دور تک گھس جانا۔ ــ ہٗ: کو علیحدہ کرنا۔ تَغَرَّبَ: وطن سے نکلنا۔ اِغْتَرَبَ: وطن سے نکلنا، غیر اقارب میں شادی کرنا۔ الغَرب جمع غُرُوب: دوری۔ الغُرُب: اجنبی، پردیسی۔ الغُربَۃ: دوری۔ غُراب نوح: جس سے اس شخص کی مثال دی جاتی ہے جو کھو جائے اور واپس نہ آئے۔ الغَریب جمع غُرَباء: وطن سے دور۔ رجُل غَریب: ناواقف غیر مانوس دوسری قوم کا۔ عَنقاء مُغرِبٌ و مُغرِبَۃٌ: ایک فرضی پرندہ۔

۲۔ غَرَبَ ـُ غُرُوبًا النجمُ: ستارہ کا غروب ہونا۔ غَرَّبَ: مغرب میں پہنچنا۔ اَغْرَبَ: مغرب میں جانا۔ تغرّب: مغرب کی طرف سے آنا۔ الـغـرب جمع غُرُب (فلک): مغرب، سورج غروب ہونے کی سمت۔ المَغرِب: سورج غروب ہونے کی جگہ، افریقہ کا ایک ملک۔ المُغرِب: صبح المَغربی جمع مَغارِبَۃ: مغرب کا باشندہ مَغرِبانُ الشمس: جہاں سورج غروب ہو۔

۳۔ غَرُبَ ـُ غَرابَۃً الکلامُ: کلام کا غیر واضح اور پیچیدہ ہونا۔ الشیئُ: غیر مانوس ہونا۔ اَغرَبَ: نوادرات بیان کرنا، فصیح ہونا۔ ــ علیہ و بہ: کے ساتھ مکروہ دھوکا کرنا۔ اِستَغرَبَ الشیئَ: کو عجیب پانا یا سمجھنا۔ کہا جاتا ہے: سهمُ غَرَبٍ و غَرَبٌ و سهمٌ غَرْبٌ و غَـرَبٌ: وہ تیر جس کے چلانے والا کا پتہ نہ ہو۔ الغَریب جمع غُرَباء: عجیب، غیر مانوس۔ ــ م غَرِیبَۃ جمع غَرائِب من الکلام: دور از فہم کلام۔

۴۔ غَرِبَ ـَ غَرَبًا: بادسموم سے سیاہ چہرے والا ہونا۔ الغَرَب (ن): درخت الغُراب جمع اَغرُب و غُرُب و غِربان واَغرِبَۃ و جج غَرابِین (ح): کوا، سیاہی، دوری، صبح اٹھنے اور چوکس رہنے میں کوے کی مثال دی جاتی ہے۔ چنانچہ کہتے ہیں۔ بَکَرتُ بُکُورَ الغُراب: میں کوے کی طرح صبح سویرے اٹھا۔ دون ھذا شیبُ الغُراب: کوے کی سیاہی اس سے کم ہے۔ فلانٌ اَحذَرُ من الغراب: فلاں شخص کوے سے زیادہ چوکنا اور چوکس ہے۔ ارضٌ لایطیر غُرابُھا: بہت پھلدار زمین۔ طارَ غُرابُہ: وہ بوڑھا ہوگیا۔ غُرابُ الزرع (ج): کوے کی قسم کا ایک پرندہ، جس کی دم چھوٹی ہوتی ہے جو کھنڈرات وغیرہ میں سکونت رکھتا ہے۔ اَغرِبَۃُ العَرَب: عرب کے سیاہ لوگ۔

۵۔ اَغْرَبَ: اچھی حالت میں ہونا۔ ــ الحوضَ: حوض بھرنا۔ الغَرَب: سونا، چاندی، پیالہ، شراب۔

۶۔ اَغْرَبَ فی الضحِك و نحوہ: بہت ہنسنا۔ ــ الفرسُ فی جریہ: گھوڑے کا بہت دوڑنا۔ ــ الفرسَ: گھوڑے کو دوڑا دوڑا کر مارنا۔ و اُغْرِبَ المریضُ: بیمار کا درد تیز ہونا۔ اِستَغرَبَ و اُستُغرِبَ فی الضحك: بہت ہنسنا۔ الغَرب ج غُرُوب: بہت دوڑنے والا گھوڑا۔

۷۔ اِستَغرَبَ الدمعُ: آنسو بہنا۔ الغَرب جمع غُرُوب: ہمیشہ جاری رہنے والی آنکھ کی رگ۔ آنسو۔ آنسو بہنے کی جگہ۔ آنکھ کا اگلا حصہ۔ آنکھ کا پچھلا حصہ، آنکھ کی پھنسی، گوشہ چشم کا ورم، تھوک کی کثرت، بڑا ڈول۔ الغَرَب: پانی جو کنویں اور حوض کے درمیان ڈول سے ٹپکے کہا جاتا ہے۔ بعینہ غَرَبٌ: اس کی آنکھ سے آنسو بہتے رہتے ہیں۔

۸۔ الغارِب جمع غَوارِب (ع): کندھا یا کوہان اور گردن کے درمیان کا حصہ۔ ہر چیز کا اوپر کا حصہ۔ غـوارِبُ الماء: بلند موجیں۔ الغَرب جمع غُرُوب: ہر چیز کی ابتداء، دھار، سرگرمی و تیزی، کہا جاتا ہے: انـی اخاف علیك غَرْبَ الشباب: میں تمہاری جوانی کی تیزی اور سرگرمی سے ڈرتا ہوں۔ الغَراب: اولہ، برف، سر کا پچھلا حصہ۔ قدیم زمانہ کی ایک کشتی۔ ــ من کل شیئ: ہر چیز کا شروع، دھار جیسے غراب الفأس (کلہاڑی کی دھار) رِجلُ الغُراب (ن): بوٹی، جڑی بوٹی، الغُرابان (ع ا): دونوں سرینوں کے نچلے حصے جو رانوں سے ملتے ہیں۔ المُغرَب: صبح۔ ہر سفید چیز یا سفید کناروں والی شے۔

۹۔ الغِربیب: بہت سیاہ۔ اکثر تاکید کے طور پر آتا ہے۔ چنانچہ کہتے ہیں: اَسوَدُ غِربیبٌ: کالا کلوٹا۔

۱۰۔ غَربَلَ غَربَلَۃً الحنطۃَ: گیہوں چھاننا۔ (مولدین کے ہاں نخل آٹے کے لئے اور غربلۃ اناج کے لئے استعمال کیا جانا مشہور ہے۔ البلدَ: ملک کے باشندوں کی حالت کی چھان بین کرنا۔ ــ الشیئَ: کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ الگ الگ کرنا۔ القومَ: قوم کو قتل کرنا اور کچل ڈالنا۔ ــ فی الارض: زمین میں جانا۔ الغِربال جمع غَرابیل: چھلنی، دف، چغل خور۔ المُغَربَل (مفع): گھٹیا۔ مقتول جو پھول گیا ہو، زوال پذیر ملک۔

○ غَرَبَ ـُ غَرْبًا عن: سے دور جانا، کو چھوڑ کر چلا جانا، سے غیر حاضر ہونا۔ ــ عن: کو چھوڑنا، ترک کرنا، غَرَبَ ـُ غُرُوبًا: (سورج وغیرہ کا) غروب ہونا۔ غَرُبَ ـُ غَرابَۃً: اجنبی ہونا، عجیب و غریب ہونا، تاریک ہونا، غیر واضح ہونا، مبہم ہونا، دھندلا سا ہونا، مشکل ہونا، عسیر الفہم ہونا، پیچیدہ ہونا، غامض ہونا، لا یَغرُبُ عنك اَنّ: آپ کے نوٹس میں یہ بات آئے بغیر نہیں رہی ہوگی کہ، آپ یقیناً اس حقیقت سے آگاہ ہوں گے کہ، آپ کو اچھی طرح معلوم ہے کہ۔

غَرَّبَ: دور چلا جانا، چھوڑنا، ترک کرنا، روانہ ہونا، غیر حاضر ہونا، مغرب کی طرف جانا۔ ــ ہ: کو وطن سے نکال دینا، جلاوطن کرنا، نکال باہر کرنا، خارج کرنا۔ غَرَّبَ و شَرَّقَ: زمین میں ہر طرف یا ادھر ادھر جانا، دنیا دیکھنا۔ اَغْرَبَ: کوئی عجیب اور حیران کن بات کہنا یا کوئی عجیب اور حیرت انگیز کام کرنا۔ ــ فی: میں مناسب حدود سے تجاوز کرنا، میں مبالغہ کرنا، کو بڑھا چڑھا کر بیان کرنا، میں مبالغہ سے کام لینا، اَغرب فی الضحك: چلا کر ہنسنا، جوش و خروش سے ہنسنا، قہقہے مار کر ہنسنا۔ تَغَرَّبَ: کسی اجنبی ملک میں جانا، ترک وطن کر کے جانا، اپنے وطن سے (بہت) دور ہونا، مغربی یا فرنگی ہو جانا، آپنے آپ کو مغربی یا یورپی رنگ میں رنگ لینا، اپنے آپ کو مغربی طرز زندگی میں سمو لینا۔ اِغتَرَبَ: کسی اجنبی ملک میں چلا جانا، ترک وطن کر لینا، اپنے وطن سے (بہت) دور ہونا۔ اِستَغرَبَ ہ: کو عجیب یا غیر معمولی پانا۔ کو بیہودہ خیال کرنا، لچر سمجھنا، مضحکہ خیز جاننا، ناپسند کرنا استغرب: مغربی یا فرنگی ہو جانا، اپنے آپ کو مغربی یا یورپی رنگ میں رنگ لینا، اپنے آپ کو مغربی طرز

زندگی میں سمولینا۔ استغرب فی الضحك: چلا کر ہنسنا، جوش وخروش سے ہنسنا، قہقہہ مار کر ہنسنا،
غَرْب: مغرب، پچھم، مغربی ممالک، مغربی تہذیب، تشدد، شدت جوش، سختی، ہنگامہ خیزی۔ الـغـرب: مغرب، مغربی ممالک، مغربی تہذیب، غَربًا: مغربی طرف، مغربی جانب۔ فَلَّ غَربَه: کوزیر کرنا، مغلوب کرنا، افسردہ کرنا۔ غـربًـا بـجنوبِ: جنوب مغربی طرف، جنوب مغرب کی طرف غـربی: مغربی، مغربی ممالک یا تہذیب کا مغربی ملکوں کا باشندہ، الغربیون: مغربی کلیسا۔ غُربَة: وطن سے غیر حاضری، آبائی ملک سے علیحدگی، جلا وطنی، وطن سے دور زندگی یا جگہ۔
غُراب جمع غِربان و أَغْرُب و اَغرِبَة: کوا، پہاڑی کوا، پھل (خصوصاً کلہاڑی کا) غَرِیب جمع غُرَباء: عجیب، اجنبی، غیر ملکی، پردیسی، ـــ علی / عن: سے غیر متعلق، الگ، مختلف، جدا، علیحدہ، غریب: عجیب و غریب، انوکھا، غیر معمولی، نرالا، حیرت انگیز، حیران کن، پریشان کن، چونکا دینے والا، حواس باختہ کرنے والا، مضحکہ خیز، عسیر الفہم، غیر معروف (زبان) دور، شاذ، جمع اغراب: اجنبی، پردیسی، غیر ملکی، اغراب: غیر ممالک میں رہنے والے اپنے وطن سے دور لوگ،
غریب الاطوار: خبطی، موجی، متلون مزاج، پل میں تولہ پل میں ماشہ، من موجیا، لہری، سنکی، سڑی، مـادةٌ غـريبة: غیر متعلق جوہر، خارجی جرم۔ غـریبَة جمع غـرائِب: انوکھا پن، عجیب، اور غیر معمولی چیز، تجسس، حیرت انگیز بات، یا چیز، اعجوبہ، حیرت انگیز، حیرت، حیرانی تعجب، غُرُوب: (سورج، ستاروں کا) غروب ہونا۔ غـرابَة: انوکھا پن، نرالا پن، عجیب ہونا، یکتائی، اَغْرَب: زیادہ غیر معمولی، عجیب تر، زیادہ مختلف، زیادہ پردیسی، مَغْرِب جمع مَغارِب: سورج غروب ہونے کی جگہ یا وقت، مغرب، مغرب کی نماز المغرب: مراکش، شمالی افریقہ مغرب الشمس: سورج غروب ہونے کا وقت شفق کی سرخی بـلادُ الـمـغـرب: مغرب، شمالی افریقہ، مشارق الارض و مغاربُها: کل دنیا المشرقان و المغربان: تمام دنیا فی المغربین و فی المشرقین: دنیا بھر میں، پوری دنیا میں مـغـربـی: شمالی افریقہ کا مغرب کا یعنی مراکش کا جمع مـغـاربـة: شمالی افریقی، مغربی یعنی مراکشی (باشندہ) تـغـریب: دیس نکالا، جلا وطنی، تَـغَـرُّب: اپنے آبائی ملک سے علیحدگی، ترک وطن، مغربیت اِغْتِراب: آبائی وطن سے جدائی، ترک وطن، مغربیت۔ اِسـتـغـراب: حیرت، تعجب، اچنبھا، استعجاب، حیرانی، حیرت کی بات، غارِب جمع غَوارِب: اونٹ یا گھوڑے کا کندھا یا کوہان اور گردن کے درمیان کا حصہ۔ حبال ترك (الغی) حبلَهُ علی غـاربـه: کو کھلی چھٹی دینا۔ مُـغَرَّب: جلا وطن، دیس سے نکالا ہوا، مُغتَرِب: اجنبی، پردیسی، وطن سے دور رہنے والا۔ مُستَغرِب: مغربی تہذیب یا یورپی تہذیب میں رنگا ہوا۔ غَـربَلَ ﻩ: کو چھاننا، کو چھاج میں پھٹکنا، غِربال جمع غَرابیل: چھلنی، غَرابلی جمع غرابلون و غرابلیَة: چھلنیاں بنانے والا یا بیچنے والا۔

غرث: غَرِثَ ـ غَرَثًا: بھوکا ہونا، غَرثان جمع غَرثی و غَراثی و غِراث: بھوکا مونث غَرثی جمع غِراث، غَرَّثَ الكلب: کتے کو بھوکا رکھنا۔ الغَرِث و الغارِث: بھوکا۔

غرد: ۱۔ غَرِدَ ـ غَرَدًا و غَرَّدَ و تَغَرَّدَ الطائرُ: پرندے کا چہچہانا گانا۔ اَغـرَدَهُ الطائرُ: کو پرندے کا چہچہا کر خوش کرنا۔ اِستَغرَدَهُ: کو گانے پر اکسانا۔ الأُغرُود و الأُغـرُودة جمع اغـاريد: پرندے کا گیت، الـغرِد و الغرِد و الغِرِّيد: گانے والا۔

۲۔ الـغـرْدينِيا (ن): درخت کی ایک قسم، جس کے پتے ہمیشہ سبز رہتے ہیں اور پھول خوشبودار ہیں اور سفید رنگ کے ہوتے ہیں۔ سجاوٹ کے کام آتا ہے۔

۞ غَـرِدَ ـــ غَـرَدًا و غَـرَّدَ و تَغَرَّدَ: پرندے کا گانا، چہچہانا، چیں چیں کرنا، سریلی آواز نکالنا۔ غَـرَدٌ: پرندے کا گانا، چہچہانا، نغمہ، نـغمئہ طائر۔ غُرُد جمع غُرُود: ریت کا ٹیلہ، جگہ بدلنے والا ریت کا ٹیلہ، غِـرِّيـد: (پرندے کا گانا، چہچہانا، سریلی آواز نکالنا، چہچہاہٹ اُغْرُودَة جمع اَغـارِيْد: پرندے کا چہچہانا، گانا، سریلی آواز نکالنا۔ نـغمئہ طائر مُغَرِّد: گانے والا، چہچہانے والا، سریلی آواز نکالنے والا (پرندہ) طـائـر مُغَرِّد: گانے والا پرندہ۔

غرز: ۱۔ غَرَزَ ـ غَرْزًا ﻩ بالا برة و نحوها: کو سوئی وغیرہ چبھونا۔ الإبْرَةَ فی الشي: کسی چیز میں سوئی داخل کرنا۔ ـــ عُودًا بالارض: زمین میں لکڑی گاڑنا۔ ـــ ت الـجَرادَةُ: ٹڈی کا زمین میں دم گاڑ کر انڈے دینا۔ صفت غـارز و غارزة۔ غرَّزَ الابرة فی الشي: کسی چیز میں سوئی داخل کرنا۔ ـــ ت الجَرادَةُ: ٹڈی کا زمین میں دم گاڑ کر انڈے دینا۔ صف أَغـرَزَ الإبْرَة بمعنی غرَزَ ﻩ ـ الوادی: وادی کا غرز نامی پودا اگانا۔ اِغْتَرَزَ فی الشي: میں داخل ہونا۔ الغَرز جمع غُرُوز: زمین میں گاڑی ہوئی لکڑی۔ الغرز (ن): ایک چھوٹا پودا۔ عیونٌ غَـوارِز: نہ بہنے والے چشمے۔ التَّـغْـرِيـز: التـغـاريز کا واحد، کھجور کا پودا جو ایک جگہ سے اکھاڑ کر دوسری جگہ لگایا گیا ہو المَغْرِز جمع مَغارِز: گاڑنے کی جگہ

۲۔ غَرَزَ ـ غَرْزًا الراكبُ رِجلَهُ فی الغَرْز: سوار کا رکاب میں پاؤں رکھنا۔ اِغْـتَـرَزَ السيرُ: روانگی کا قریب ہونا۔ ـــ فلانٌ السيرَ: سوار ہونا، کی روانگی کا قریب ہونا۔ ـــ الراكبُ رجلَهُ فی الغَرْز: سوار کا رکاب میں پاؤں رکھنا۔ الغَرْز (مص) جمع غُرُوز: رکاب۔ کہا جاتا ہے۔ اشْدُدْ يديك بغَرْزِه: اپنے آپ کو اسے مضبوطی سے پکڑے رکھنے پر آمادہ کر۔

۳۔ غَرِزَ ـ غَرْزًا: نافرمانی کے بعد اطاعت کرنا۔ الغَرْز (مص): کہا جاتا ہے۔ اِلْزَم غَرْزَ فلان: اس کے رکاب کو پکڑے رہو، اس کے فرمانبردار رہو۔ الغَرِيزَة جمع غَرائِز: طبیعت، فطرت۔

۴۔ غَـرَّزَ الـغَـنَـم: بکری کا دودھ دوہنا چھوڑ دینا تاکہ وہ موٹی ہو جائے۔ الغارِزَة: کم دودھ والی اونٹنی۔

۞ غَرَزَ ـــ غَرْزًا ﻩ ب: کسی چیز میں کوئی چیز (جیسے سوئی) چبھونا۔ ـــ ﻩ فی: کو میں گھسیڑنا، کو میں ڈالنا، کو میں داخل کرنا، کو میں چبھونا، کو میں گھونپنا، کو میں بھونکنا، کو میں ٹھونسنا، کو میں ٹھونس ٹھونس کر بھرنا، کو میں دھکیلنا، کو میں بونا، کو میں لگانا، کو میں رکھنا، گاڑنا، غَرَّزَ ﻩ فی: بمعنی غَرَزَ ﻩ فی ـ أَغْرَز ﻩ فی بمعنی غَرَّزَ ﻩ فی۔ تَـغَرَّزَ فی: کے آر پار ہونا، کو چیرنا، میں رکھا جانا، میں ڈلنا، میں داخل ہونا، میں گڑ جانا، اِنْـغَـرَزَ فی: کے آر پار ہونا، پر بہت اثر کرنا، میں سرایت کرنا، میں گھر کرنا، اِغْتَرَزَ فی: میں گہرائی تک جانا، پر اثر کرنا، میں رکھا جانا، میں ڈلنا، گڑ جانا۔ اِغْتَرَزَ السيرَ: اس نے روانگی کے لئے تیار ہو کر اپنا پاؤں رکاب میں رکھا، اس کی روانگی کا وقت نزدیک آ گیا۔ غُـرْزَة جمع غُرَز: ٹانکا، بخیہ، چبھن، غَرِيزَة جمع غَرائِز: طبیعت، فطرت، جبلت، وجدان، حیوانی عقل، ترنگ، جذبہ، غَـرِيـزِی: طبعی، پیدائشی، خلقی، قدرتی، اصلی، جبلی، فطری مَغْرَز جمع مَغارِز: شوخی، عملی مذاق۔

غرس: ۱۔ غَـرَسَ ـــ غَـرْسًـا و غِراسَةً و اَغْرَسَ الشجرَ: درخت کو زمین میں لگانا۔ اِنْغَرَسَ: درخت کا زمین میں لگانا۔ الـغَرْس (مص): جمع غِراس و اَغْراس: لگایا ہوا (پودا) الغِرس جمع اَغْراس جو چیز زمین میں لگائی جائے الـغِراس: لگایا ہوا پودا۔ لگانے کا وقت کہا جاتا ہے۔ هذا زمنُ الغِراس: یہ پودے لگانے کا وقت ہے۔ الغَرِيس: لگایا ہوا پودا۔ الغَرِيسَة جمع غَـرائِس و غِـراس: نیا اگا ہوا کھجور کا پودا، بوئی ہوئی گٹھلی، کھجور کا پودا لگانے سے پھلدار ہونے تک)

المَغرِس جمع مَغَارِس: پودہ لگانے کی جگہ۔

۲۔ الـغِرسُ جمع اَغْـراس: پانی جو بچہ کے ساتھ رحم سے آئے۔ (ح) چھوٹا کوّا۔ الغَرِیس (ح): بھیڑ۔

○ غَـرَسَ ـِ غَـرْسًا ہ فی: کو میں لگانا کو میں ڈالنا، کو میں رکھنا، جڑنا، دھرنا، بٹھانا، میں بڑھانا، اَغْـرَسَ ہ بمعنی غَرَسَ اِنْغَرَسَ: پودا کا لگنا، میں بیٹھنا، غَرْس: لگایا ہوا (پودا) جمع اغـراس و غِـراس: ، پودا، داب، پنیری، ننھا پودا، تخمی پودا۔ غـرس جمع أغـراس: پودا، داب، پنیری، ننھا پودا، تخمی پودا۔ غِرسَة: پودا۔ غِراس: پودا، پودے لگانے کا وقت، غِـراسَة: کاشت، اگنا۔ غِـراسَة الزیتون: زیتون کے درختوں کی کاشت۔ غِراسَة العنب: انگوروں کی کاشت۔ غَریسة جمع غَـرائِس و غِراس: پنیری، داب، ننھا پودا، تخمی پودا۔ مَغْرِس جمع مَغَارِس: وہ جگہ جہاں کوئی چیز لگائی یا رکھی جائے، پود گھر، پود کیاری، درختوں والا رقبہ، باغات، کھیت، کیاری۔ مُغَارَسَة جمع مُغَارَسات: پھلوں کے باغ کا ٹھیکہ جس کی رو سے پٹہ پر لینے والا باغ کے نفع دینے کے بعد اس کے نصف کا مالک ہو جاتا ہے (ٹیونس) مُغَارِسی جمع مُغارسون: باغوں کا ٹھیکہ لینے والا۔

غرش: الغِرش من المسکوکات جمع غُرُوش: ایک سکہ جو چالیس پاروں کے برابر ہوتا ہے۔ (ترکی لفظ ہے اٹلی زبان کے کروسو یا جرمنی کے جروش سے لیا گیا ہے)۔

غرض: غَـرَضَ ـِ غَـرْضًا الإناءَ: برتن بھرنا، تھوڑا سا کم بھرنا۔ غَـرَّضَ فی سقاءِ ہٖ: مشک نہ بھرنا، کہا جاتا ہے۔ فـلان بحرلا یُغَرَّض: فلاں شخص نہ ختم ہونے والا سمندر ہے۔ اَغْرِض الاناءَ: برتن بھرنا۔

۲۔ غَرَضَ ـِ غَرْضًا الشئَ: کو تازہ تازہ چننا، کو وقت سے پہلے کرنا۔ ـ غَرِیضًا لہ: کو تازہ دودھ پلانا۔ غَرُضَ ـُ غِـرَضًـا اللحمُ: گوشت کا تازہ ہونا۔ صفت۔ غَـرِیض جمع اَغَارِیض۔ غَـرَّضَ: تازہ گوشت کھانا۔ ـــ الشئَ: کو تازہ تازہ چننا، غَارَضَ الإبلَ: اونٹوں کو صبح کے وقت پانی پر لانا۔ اِغْتَـرَضَ فـلانٌ: جوان مرجانا۔ الغَارِض (فا): صبح کو پانی پر آنے والا۔ اَتیتُہُ غـارِضًا: میں اس کے پاس دن کی ابتداء کے وقت آیا۔ الـغَرِیض: بارش کا پانی، وہ پانی جس پر صبح سویرے آئیں۔ ہر سفید تازہ چیز۔ الاَغْـرِیض جمع اَغَـارِیض: ہر سفید تازہ چیز۔ شگوفہ۔ الـمَغْرُوض (مفع): بارش کا پانی۔

۳۔ غَـرَضَ ـِ غَـرْضًا الشئَ: کو اس طرح توڑنا کو جدا نہ ہو۔ تَغَرَّضَ و انْغَرَضَ الغُصنُ: ٹہنی کا مڑ کر ٹوٹنا مگر جدا نہ ہونا۔

۴۔ غَرَضَ ـِ غَرْضًا الشئَ: سے رکنا، باز رہنا۔ غَرِضَ غَـرَضًـا منـہ: سے اکتانا، ملول ہونا، ڈرنا۔ اَغْرَضَ فلانًا: کو تنگ کرنا، پریشان کرنا۔

۵۔ غَرِضَ ـَ غَرَضًا الیہ: کا مشتاق ہونا۔ صفت غَرِض

۶۔ غَرَّضَ فلانًا: کو نشانہ بنانا۔ اَغْرَضَ الغَرَضَ: نشانہ پر لگنا۔ اِغْتَـرَضَ الشئَ: کی شِشت باندھنا، کو ہدف بنانا الـغَـرَض (مص) جمع اَغْراض: خواہش حاجت، مقصد، نشانہ (کہا جاتا ہے۔ فہمت غَرَضَك: میں تمہارا ارادہ اور مقصد سمجھ گیا ہوں۔) ٹولہ گروہ جماعت، کہتے ہیں: غَـرَضُـہ کذا: اس کی جماعت ایسی ہے۔ المُغْرِض جمع مُغْرِضُون و المُتَغَرِّض جمع مُتَغَرِّضون: طرف دار، متعصب، مبنی بر مقصد کہتے ہیں۔ هـو مُتَغَرِّضٌ علیـہ اوضدَّہ: وہ اس کے خلاف میلان رکھتا ہے۔

۷۔ غَرَّضَ: مزاح کرنا۔ الـغَرِیْض: خوش کن گیت، عمدہ گویا۔

۸۔ الـغَـارِض: لمبی ناک۔ الـغَرُض جمع غُـرُضـان و غِـرضان و اَغْرُض: وادی کی ناقص شاخ۔ ـــ جمع اَغْـرَاض و غُـرُوض و الـغُرْضَة جمع غُـرُض و غُرُض: کجاوہ کا تنگ۔ الـمَغْرِض جمع مَغَارِض: اونٹ کا تنگ۔

۹۔ الغُرْضُوف جمع غَرَاضِیف: نرم ہڈی جیسے ناک کان وغیرہ کی۔ الـغُرضوفان: اونٹ کے پالان کے ہر دو طرف کی لکڑیاں۔

○ اَغْرَضَ الغَرَض: مقصد حاصل کر لینا۔ تَغَرَّضَ لہ: کی طرفداری کرنا، کا جانبدار ہونا، کے لئے میلان رکھنا، تعصب رکھنا، سے خصوصی رغبت رکھنا، غَـرَض جمع اَغْـراض: نشانہ، ہدف، مقصد، ارادہ، منشا، نیت، مراد، مطلب، ذاتی مفاد، رجحان، میلان، تعصب، میلان خاطر جمع اَغْراض: روزمرہ استعمال کی چیزیں، اشیاء، چیزیں۔ متفرقات۔ غَرَضی: رجحان کا، میلان کا، غَرِیض جمع اَغَارِیض: تازہ۔ نرم۔ تَغَرُّض: میلان خاطر، تعصب مبنی بر مقصد رویہ۔ مُغْرِض: جانبدارانہ مبنی بر مقصد، جمع مُغْرِضون: جانبدار، طرف دار، متعصب ذاتی مفادات کو سامنے رکھنے والا۔

غرف: ۱۔ غَـرَفَ ـِ غَرْفًا و اغتَرَفَ الماءَ بیدہ: پانی سے چلو بھرنا۔ تَـغَـرَّفَ ہٗ: کی سب چیزیں لے لینا الغَرْف (مص) و الغَرَف: وہ پودا جس سے چمڑا رنگا جاتا ہے۔ الغُرْفَة جمع غِراف و الغُرافَة: چلو بھر پانی وغیرہ۔ الغِرفَة جمع غِرَف: چلو بھرنے کی ہیئت۔ جوتا الغَارِفَة جمع غَوَارِف: غارف کا مونث۔ الغِراف: ایک بڑا پیمانہ۔ الـغَـرَّاف: بہت چلو لینے والا۔ نَهرٌ غَـرَّاف: بہت پانی والی نہر۔ غَیثٌ غَـرَّاف: بہت بارش۔ الغَرُوف من الآبار: وہ کنواں جس سے پانی چلو سے لیا جائے۔ الـغَـرِیْفَة: جوتا، تلوار کے پرتلے کے نیچے کا چمڑا۔ الـمِغْرَفَة جمع مَغَارِف: ڈوئی۔ بڑا چمچہ۔

۲۔ غَـرَفَ ـُ غَرْفًا الشئَ: کو کاٹنا۔ ـــ ناصیتہُ: پیشانی کے بال تراشنا۔ اِنْغَرَفَ الشئُ: کٹنا، مڑنا، ٹوٹنا۔ ـــ العظمُ: ہڈی کا ٹوٹنا۔ ـــ فلانٌ: مرجانا۔ الغُرْفَة جمع غُـرَف و غُـرُفات و غُرَفات و غُرْفات: بالوں کا گچھا۔ الـغَارِفَة جمع غَـوَارِف من النوق: تیز رفتار اونٹنی۔ الـمِغْـرَف جمع مَغَـارِف: تیز دوڑنے والا گھوڑا۔ کہا جاتا ہے۔ فـارِسٌ مِغْرَفٌ: (تیز دوڑنے والا گھوڑا)

۳۔ الـغُـرْفَة جمع غُـرَف و غُـرُفـات و غُـرَفـات و غُرْفات: چھوٹا کمرہ، بالاخانہ۔ الغَرِیف: بانس نرکل وغیرہ کی جھاڑی۔ ـــ من الشجر: گھنا درخت۔

۴۔ الغَرِیْفَة: گھنا درخت۔ الغِرِیفِیلِیَا (ن): ایک قسم کا درخت یا پودے۔

○ غَـرَفَ ـِ غَرْفًا ہ: کو ڈوئی، چمچے یا کفچہ سے نکالنا۔ ـــ ہ: کوئی چیز (جیسے کھانا) ڈوئی کے ذریعے نکال کر پیالہ وغیرہ میں ڈال کر پیش کرنا۔ ـــ ہ: کھانا پیش کرنا۔ اِغْتَرَفَ ہ من: کو سے ڈوئی یا کفچہ سے نکالنا۔ غُرْفَة جمع غِراف: چلو بھر پانی۔ مٹھی بھر، ذرا سا، جمع غُرفات و غُـرَف: بالائی منزل کا کمرہ، کمرہ، ایوان چیمبر (Chamber) کیبنٹ، کمپارٹمنٹ، وارڈ، غُـرفة الاکل: کھانے کا کمرہ۔ غُرْفَةُ التجارة: یا الغُرفة التـجـاریة: ایوان تجارت (Cahmber of Commerce) غُرْفَة السُفْرَة: کھانے کا کمرہ۔ غُرْفَةُ القیادة: دیدبان (Bridge) غُرْفَةُ النوم: سونے کا کمرہ۔ بیڈروم Bedroom غَـرَّاف جمع غَرَارِیف: رہٹ۔ مِغْرَفَة جمع مَغَارِف: بڑا چمچہ۔ ڈوئی، کفچہ۔

غرق: ۱۔ غَـرَقَ ـُ غَرْقًا من اللبن: دودھ کا گھونٹ پینا۔ غَرِقَ ـَ غَرَقًا فلانٌ: دودھ کا گھونٹ پینا۔ الغُرْقَة جمع غُرَق: دودھ وغیرہ کا گھونٹ۔

۲۔ غَرِقَ ـَ غَرَقًا فی الماء: پانی میں ڈوب جانا، غرق ہو جانا، صفت غَارِق و غَرِق و غریق جمع غَرْقَی: عام لوگ غـریـق کو غـرَق کے معنی میں استعمال کرتے

ہیں۔ غَرَّقَ هٗ کوڈبونا۔ اللجامَ بالفِضّة لگام کوچاندی سے آراستہ کرنا۔ غَارَقَ هٗ کے نزدیک آنا۔ کہاجاتا ہے۔ غارَقَتْنِی المنيةُ موت میرے نزدیک آگئی۔ اَغْرَقَ هٗ: کوغرق کرنا۔ ڈبونا۔ ـــ اللجام بالفضة: لگام کوچاندی سے آراستہ کرنا۔ کہاجاتا ہے۔ اَغْرَقَ اعمالَهٗ بالمعاصی اس نے اپنے نیک کاموں کوگناہوں سے برباد کردیا۔ اِسْتَغْرَقَ الشئَ کوسب کاسب لے لینا۔ ـــ فی النوم گہری نیند سونا۔ اِغْرَوْرَقَتِ العینُ آنکھ کاآنسوؤں سے بھرجانا۔

۳۔ غَرِقَ ـُ غَرَقًا بے پرواہونا، غنی ہونا۔

۴۔ غَرَّقَ فی القوس کمان کوبہت کھینچنا۔ أَغْرَقَ فی القوس: کمان کوبہت کھینچنا۔ ـــ فی الامر میں مبالغہ کرنا، حد سے زیادہ کرنا۔ اِغْتَرَقَ النفَسَ گہرا سانس لینا۔ ـــ البعیرُ التصدیر اونٹ کی موٹائی کی وجہ سے اس کے تنگ کاکس جانا۔ ـــ الفرسُ الخیلَ: گھوڑے کا گھوڑوں میں گھس کرآگے بڑھ جانا۔ کہتے ہیں۔ فلانٌ یغترق العینَ خوبصورتی کی وجہ سے جاذب نظر ہونا۔ اِسْتَغْرَقَ الغایةَ حد سے آگے بڑھنا۔ ـــ فی الضحك کھل کھلاکر ہنسنا۔

۵۔ غَرْقَأَتِ الدجاجةُ بیضتها مرغی کاکچاانڈاانڈا نایا دینا۔ ـــ ت البیضةُ کچاانڈا گرنا، نکلنا۔ الغِرْقِئُ انڈے کی سفیدی کی جھلی۔ انڈے کی سفیدی۔

◯ غَرِقَ ـَ غَرَقًا فی میں کود پڑنا، ڈبکی، لگانا، غوطہ لگانا، چھلانگ لگانا، غوطہ مارنا، ڈوب جانا، غرق ہوجانا، میں ڈوبا ہوا ہونا، منہمک ہونا، مستغرق ہونا، مشغول ہونا، کھویا ہوا ہونا، جذب ہونا۔ غَرَّقَ ہ / ھ کوڈبکی دینا، ڈبادینا۔ ڈبونا۔ ـــ ھ کوڈبونا، غرق کرنا۔ ـــ ھ کوزیرآب کرنا۔ ـــ السوق بـ منڈی کوسے بڑی تعدادمیں بھردینا۔ اَغْرَقَ بمعنی غَرَّقَ نیز اغرق فی میں حدود سے تجاوز کرنا۔ میں مبالغہ سے کام لینا، میں حد سے زیادہ، فزوں، بہت زیادہ ہونا، کو حد سے زیادہ لیجانا۔ اغرَقَ فی الضحك: قہقہہ مارنا، قہقہہ مارکرہنسنا۔ تَغَرَّقَ ڈوب جانا غرق ہوجانا۔ اِسْتَغْرَقَ فی نیندوغیرہ میں ڈوباہوا ہونا، میں ڈوباہوا ہونا۔ ـــ ہ / ھ کوجذب کرنا۔ منہمک کرنا، مشغول کرنا، پرحق جتانا، بھرنا، اٹھانا، لینا (جیسے وقت لینا) گھیرنا (جیسے جگہ)۔ ـــ ھ (وقت) لینا، (کچھ وقت) جاری رہنا، رہنا۔ استغرق فی الضحك بمعنی اغرق فی الضحك۔ اغرورقت عیناه بالدموع اس کی آنکھیں آنسوؤں سے تر ہوگئیں۔ غَرِیقٌ جمع غَرْقَی ڈوباہوا، ڈوبی ہوئی چیز۔ ـــ فی میں ڈوبا ہوا، منہمک، جذب۔ غرقان ڈوباہوا۔ تَغْرِیق: ڈبونا، غرق کرنا، جہاز ڈبونے کے لئے اس کے پیندے میں چھید کردینا۔ زیرآب کرنا، بڑی تعداد میں بھرنا۔ اِغْراق بمعنی تغریق نیز: مبالغہ کرنا، حد سے زیادہ، فزوں از حد یا بہت زیادہ ہونا، بے اندازہ ہونا، حددرجہ، بے حد ہونا، اسراف، فضول خرچی، مبالغہ، غلو، غارِق ڈوباہوا، منہمک، جذب غارِق فی الدَّهْشة سخت بھونچکا، ششدر، گہرا صدمہ پائے ہوئے انتہائی دہشت زدہ۔ مُغْرِق فی میں ڈوباہوا، منہمک، جذب، مُسْتَغْرِق (فی) :میں ڈوباہوا، منہمک، جذب۔

غرل: غَرِلَ ـَ غَرَلًا الصبیُّ: بچہ کاغیرمختون ہونا صفت اَغْرَل مونث غَرْلاء جمع غُرْل ـــ الغرل ڈھیلا ڈھالا آدمی۔ بے تکالمبانیزہ۔ الاَغْـرَل سرسبزی کا سال، آسودہ زندگی۔ الغُرْلة جمع غُرَل وہ کھال جس کوختنہ کے وقت کاٹاجاتا ہے۔

غرم ا۔ غَرِمَ ـَ غَرْمًا و غُرْمًا و غَرَامَةً و مَغْرَمًا الدَّیْنَ قرض ادا کرنا۔ ـــ فی التجارة تجارت میں ٹوٹا ہونا، خسارہ ہونا۔ غَرَّمَ و اَغْرَمَ هُ الدَّیْنَ کوقرض اداکرنے کیلئے مجبور کرنا۔ کہاجاتا ہے۔ غُرِّمَ السحابُ: بادل نے مینہ برسایا۔ تَغَرَّمَ تاوان برداشت کرنا، اپنے ذمہ لینا۔ اِغْتَرَمَ قرض کی ادائیگی کاذمہ لینا۔ الغَرامَة و الغُرْم: قرض، تاوان، ضرر، مشقت، الغرِیم جمع غُرَماء و غُرّام قرض خواہ، قرض دار، مخالف۔ المَغْرَم جمع مَغارِم: قرض، تاوان، ضرر، مشقت۔

۲۔ اُغْرِمَ بالشئ کابہت مشتاق وولدادہ ہونا صفت: مُغْرَم ـ الغَرام شوق، عشق، ہلاکت، دکھ، تکلیف۔

۳۔ الغرامـاتیق او الغرامـاطِیْق گرامر، گرامرکی کتاب، (یونانی لفظ)

◯ غَرِمَ ـَ غُرْمًا و غَرَامَةً و مَغْرَمًا ھ: تاوان وغیرہ) اداکرنا۔ ـــ نقصان اٹھانا۔ غَرَّمَ ہ: پرجرمانہ کرنا، پرجرمانہ عائدکرنا۔ اَغْرَمَ بمعنی غَرَّمَ ہ اُغْرِمَ بـ: کابہت شائق ہونا۔ دلدادہ ہونا، محبت کرنے والاہونا، پرفریفتہ ہونا، کاگرویدہ ہونا، کاعاشق ہونا، پر لٹوہونا، تَغَرَّمَ کوجرمانہ کیاجانا۔ پرجرمانہ عائدکیاجانا۔ غُـرْم ہرجانہ، ہرجہ، تاوان، نقصان، گھاٹا، خسارہ، غَرَام ب پرفریفتگی۔ سے محبت، کاعشق، بے حدشوق، کی شدید خواہش، رغبت۔ ـــ جرمانہ، تاوان، غَرامِی: جذباتی، پرجوش، جوشیلی، عاشقانہ، شہوانی، آشنائی کا، مخفی معاشقہ کا، محبت کا، غَرامِیات آشنائیاں، خفیہ معاشقے، معاشقے، رومانیات، محبت کی باتیں، آشنائی کی مہمیں۔ رسالةٌ غرامیة محبت کاخط Love latter۔ غَـرِیـم قرض خواہ، مقروض، مخالف، حریف، مقابل، مدمقابل، دشمن، رقیب، توہین کرنے والا۔ غَـرِیـمة مخالف، حریف، دشمن (عورت) غَرامَة جمع غَرامات جرمانہ، تاوان، ہرجہ، ہرجانہ، معاوضہ، تلافی، بدلہ۔ مَغْرَم جمع مَغارِم ہرجہ، ہرجانہ، نقصان، خسارہ، قرض، ادھار، (کی) ذمہ داری، مالی ذمہ داری۔ جرمانہ۔ مُغْرَم بـ کادلدادہ، پرفریفتہ، کا عاشق، سے محبت کرنے والا، کاشائق، پرلٹو۔

غرن: غَرِنَ ـَ غَرَنًا العجینُ: گوندھے ہوئے آٹے کا خشک ہونا۔ الغَرِن کمزور العَرِین و الغِرْیَن سیلاب کی لائی ہوئی مٹی (گیلی یاخشک)، جھاگ، بے وقوفی، حماقت، الـغـرانیت سنگ مرمر کی ایک قسم، گرینیٹ (Granite)

۲۔ الغُرْنُوق و الغِرْنِیق و الغُرْنَیق و الغُرانق جمع غَرانِق و غَرانِیق و غَرانِقَة (ح) سارس سے مشابہ ایک آبی پرندہ۔ خوبصورت سفیدفام جوان لڑکایا لڑکی۔ (شابٌّ غُرانِقٌ و صبیّةٌ غُرانِق و غُرانِقَة)

ـــ الغُرْنُوقی (ن) پوداجس کے پھول خوبصورت اور مختلف رنگوں کے ہوتے ہیں۔

◯ غُرْنُوق و غِرْنِیق جمع غرانیق کونج، کلنگ۔

غرو ا۔ غَرَا ـُ غَرْوًا الرجلُ تعجب کرنا۔ غَرِیَ ـَ غَرَاءً و غَرًا و غُرِیَ و غُرِّیَ و اُغْرِیَ بکذا کا دلدادہ ہونا، گرویدہ ہونا، ـــ الغَرا حسن، خوبصورتی، کہاجاتا ہے: بـه غَرا یعنی وہ حسین ہے۔ الغَـراء و الغُـرُوّی: کسی چیزکی بہت خواہش یا اشتیاق کہاجاتا ہے۔ لاغَرْوَ ولا غُرْوَی من کذا یعنی کوئی تعجب نہیں۔ الغَرِیّ خوبصورت، عمدہ عمارت۔ الغَرِیّان: حیرہ کے قریب دومشہور عمارتیں تھیں۔

۲۔ غَرَا ـُ غَرْوًا الجلدَ کوسریش سے جوڑنا۔ الشحمُ قلبَهُ چربی کادل کوڈھک لینا۔ غَرِیَ ـَ غَرَاةً بہ: سے چمٹنا، کے ساتھ لگارہنا۔ غَرَّی تَغْرِیَةً الشئَ کو سریش سے جوڑنا۔ غَارَی غِراءً و مُغاراةً فلانًا: سے سخت جھگڑا کرنا۔ بین الشیئین دوچیزوں کوجوڑنا، کویکے بعددیگرے کرنا۔ اَغْرَی الرجلَ بکذا کو کی ترغیب دینا، کوپرا کسانا۔ ـــ العداوةَ بینهم: آپس میں فساد کرانا۔ الغِرا و الغِراءُ کاغذ یاجلد جوڑنے کی چیز، سریش، وہ چیز جس سے طلا کیاجائے۔ المِغـراة سریش لگانے کااوزار، نجار اور عام لوگوں اسے مِغْرایَة کہتے ہیں۔

۳۔ غَرِیَ ــ غَرَاءً و غَرًا و غَرِیَ و غُرِّیَ و اُغْرِیَ الغدیرُ تالاب کے پانی کا سرد ہونا۔

۴۔ غَرِیَ ــ غَرَاءً و غَرًا و غَرِیَ و غُرِّیَ و اُغْرِیَ فلانٌ بہت ناراض ہونا۔

۵۔ الغِرِّیَّۃ چھوٹی جنگ یا انصار کی جنگ۔

○ غَرَا ــُ غَرْوًا ھ و غَرَّی ھ کو سریش سے چپکانا یا جوڑنا۔ اَغْرَی ہ ب کو کالالچی یا حریص بنانا۔ کو ورغلانا، کو اکسانا، پر مجبور کرنا، ورغلانا، کو سے للچانا، کو کی ترغیب دینا، کو کی تحریص دینا، کو کچھ کرنے پر پھسلانا، بہکانا، ورغلانا، کو پر لگانا۔ ــ ھ کا باعث ہونا، کا باعث بننا۔ اُغْرِیَ ب: کی شدت سے خواہش کرنا، سے محبت کرنا، کا گرویدہ ہونا، اغری العداوۃ بین: کے درمیان دشمنی یا عداوت پیدا کرنا، ابھارنا، برانگیختہ کرنا غَرًا و غِراء سریش غِرائی سریش کا چپکنے والا۔ غَرَوِی: سریش کا، چپکنے والا، چپچپا، لیس دار، غَرَّایۃ سریش (ڈالنے) کا برتن مِغْراۃ سریش (ڈالنے) کا برتن۔ اِغْراء ترغیب، انگیخت، تحریک، اشتعال، تحریص، لالچ، مہمیز، محرک، مہیج، ورغلانا، غلط راہ پر لگانا، (جرم یا گناہ کی) ترغیب۔ مُغْرٍ ورغلانے والا، تحریص دینے والا، ترغیب دینے والا، برانگیختہ کرنے والا، تحریک کرنے والا، اعانت جرم کرنے والا، گمراہ کرنے والا۔ مُغْرِیات: کششیں، پرکشش، اشیا، ترغیبات، تحریصات

غزّ: غَزَّ ــُ غَزًّا و اغتزّ بفلان: کو اپنے ساتھیوں میں سے خاص کرنا۔ عام لوگ کہتے ہیں: غَزَّہٗ بالابرۃ: میں سوئی چبھونا۔ غازَّ مُغازَّۃً ہ پر سبقت کرنا، سے جھگڑنا۔ اَغَزَّ الشجرُ درخت کے کانٹوں کا سخت اور بکثرت ہونا۔ ــ ت البقرۃ گائے کا مشکل سے حاملہ ہونا۔ تَغازَّ القومُ الشیَ پر آپس میں جھگڑنا۔ الغُزّ باچھ۔ ترکوں کی ایک قوم واحد غُزِّیّ۔ اَغَزّ: کانٹے دار ہونا، خاردار ہونا، چبھونا۔ غَزَّۃ جنوبی فلسطین کی بندرگاہ) غَزِّی جالی، گاج (Gauze)

غزر۱۔ غَزُرَ ــُ غَزْرًا و غَزارَۃً و غُزْرًا الماءُ و غیرُہٗ پانی وغیرہ کا بہت ہونا۔ ــت الناقۃُ اونٹنی کا بہت دودھ والی ہونا۔ غازَرَ و استَغْزَرَ بہت لینے کی امید میں تھوڑا دینا۔ اَغْزَرَ المعروفَ بہت سخاوت کرنا ــ القومُ بہت دودھ والی اونٹنیاں رکھنا یا بہت بارش میں ہونا۔ تَغَزَّرَ الرجلُ زیادہ گوشت والا ہونا، موٹا ہونا۔ الغُزْر و الغَزارۃ کثرت، بہتات، افراط۔ الغَزیر جمع غِزار زیادہ، بہت۔ الغَزیرۃ جمع غِزار غزیر کا مونث۔ ــ من النوق بہت دودھ دینے والی اونٹنی۔ من العیون بہت آنسو بہانے والی آنکھ۔ من الابار و الینابیع بہت پانی والے کنویں اور چشمے۔ المِغْزار، من الابل بہت دودھ والی اونٹنی۔ مَکانٌ مَغْزُورٌ جگہ جہاں بہت بارش ہوئی ہو۔

۲۔ الغَزْر کھجور کی شاخوں کی ٹوکری۔ الغَزّار (ن) نرسل، بید کے پودے۔

○ غَزُرَ ــُ غَزْرًا و غَزارَۃً بہت ہونا، فراواں ہونا، وافر ہونا، کثیر ہونا، بافراط ہونا، بکثرت ہونا، غَــزُر بہتات، فراوانی، کثرت، افراط، غَزِیر جمع غِزار بہت زیادہ، بہت، فراواں، وافر، باافراط، بکثرت، بہت، گھنا، گنجان۔ ــ ب سے بھرپور، کی بہتات یا افراط والا۔ غَزِیرُ المادۃ بہت باخبر، عالم فاضل، کثیر المطالعہ۔ غزیر المواد بہت معلوماتی (کتاب) غَزارۃ بمعنی غزر، غزاری کبوتر کی ایک قسم۔

غزل۱۔ غَزَلَ ــِ غَزْلًا و اغتَزَلَ الصوفَ اون کاتنا۔ اَغْزَلَت المراۃُ عورت کا تکلہ پھیرنا۔ الغَزْل (مص): کاتا ہوا۔ الغازِلۃ جمع غُزَّل و غَوازِل: غازل کا مونث کاتنے والی۔ الغَزّال بہت کاتنے والا۔ المِغْزَل و المَغْزَل و المُغْزَل جمع مَغازِل: تکلہ۔ ضرب المثل ہے۔ اَغْرَی من المِغْزَل کیونکہ عورت تکلے پر کوئی چیز باقی نہیں رہنے دیتی۔ المُغَیْزِلٌ مِغْزَل کی تصغیر ہے، باریک رسی۔

۲۔ غَزِلَ ــَ غَزَلًا بالنساء عورتوں سے باتیں کرنا، عورتوں کی خوبصورتی اور جمال کی تعریف کرنا ان سے عشق بازی کرنا۔ غازَلَ المراۃَ عورت سے محبت و پیار کی باتیں کر کے اسے پھسلانا۔ کہا جاتا ہے۔ غازَلَ فلانٌ الاربعین من العمر فلاں شخص چالیس برس کی عمر کے قریب پہنچ گیا۔ ھو یغازل رغدا من العیش وہ عیش و عشرت کی زندگی گزارتا ہے۔ تَغَزَّلَ فلانٌ بتکلف عشق بازی کرنا۔ تَغازَلَ القومُ ایک دوسرے سے محبت و پیار کی باتیں کرنا۔ الغَزَل (مص): عورتوں سے لہو و لعب ــ الغَزِل عورتوں سے پیار و محبت کی باتیں کرنے والا، کوشش میں کمزور۔ الغَزِیل: عورتوں سے باتیں کرنے والا۔ الأَغْزَل: غَزِل سے اسم تفضیل۔ ــ من الحُمّی بار بار آنے والا بخار۔

۳۔ أَغْزَلَت الظبیۃُ ہرنی کا بچے والی ہونا۔ الغَزال جمع غِزْلَۃ و غِزْلان (ح) ہرن کا بچہ۔ ہرن الغَزالۃ ہرنی۔

۴۔ الغزالۃ چڑھنے کے وقت کا سورج غزالۃُ الضُحی و غزالاتہٗ چاشت کے وقت کا شروع۔

○ غَزَلَ ــِ غَزْلًا ھ کو کاتنا۔ غَزَل ــ غَزَلًا ب (عورت) سے عشقیہ رویہ اختیار کرنا۔ سے پیار و محبت کرنا، سے عشق بازی کرنا، سے معاشقہ کرنا، سے تفریحاً محبت کرنا، اشعار میں عورت کی تعریف کرنا، غَازَلَ ھا: (عورت) سے محبت کرنا، سے پیار کرنا، سے معاشقہ کرنا، سے تفریحاً محبت کرنا، سے عشق بازی کرنا۔ تَغَزَّلَ ب (عورت) سے معاشقہ کرنا، سے تفریحاً محبت کرنا، سے محبت کرنا، پیار کرنا، سے عشق بازی کرنا، کو پیار کی نظروں سے دیکھنا۔ ــ ب او فی: عشقیہ اشعار میں (عورت) کی تعریف کرنا۔ ــ ب: (کسی چیز کی تعریف) کے پل باندھنا کی تعریف کرنا، کی حمد کرنا۔ تَغازَلَ ایک دوسرے سے تفریحاً محبت کرنا۔ اِغْتَزَلَ ھ کو کاتنا۔ غَزْل کاتنا (جمع غُزُول): کاتا ہوا دھاگا، سوت۔ مصنع الغزل: کتائی کا کارخانہ غَزَل تفریحاً محبت، عشق بازی، معاشقہ، محبت، پیار کی باتیں، محبت کرنے والوں کی چکنے چپکے پیار کی باتیں کرنا، غزل، عشقیہ شاعری، غَزّالۃ: مکڑی، مکڑا غزالۃ ہرنی چڑھتا سورج، سورج کی ٹکیہ، ابو مغازل لگا، لقلق۔

غزو۱۔ غَزَا ــُ غَزْوًا ھ کو طلب کرنا، کا قصد کرنا، کہا جاتا ہے۔ عرفتُ مایُغْزَی من ھذا الکلام: میں نے اس گفتگو کا مقصد و مطلب جان لیا ہے۔ اِغْتَزَی اِغْتِزاءً فلانًا: کا قصد کرنا۔ ــ بہٖ کو دوستوں میں سے چن لینا، مخصوص کرنا، خاص کرنا۔ الغِزْوۃ جس کا قصد کیا جائے جس کو طلب کیا جائے۔ مقصد و مطلب، مراد مَغْزَی الکلام جمع مَغازٍ مقصد کلام۔

۲۔ غَزَا ــُ غَزْوًا و غَزَاوۃً و غَزَوَانًا القومَ سے لڑنے کے لئے نکلنا، لوٹ مار کیلئے حملہ کرنا، غَزَّی و اَغْزَی فلانًا: کو لڑائی کے لئے روانہ کرنا یا تیار کرنا اور اس پر برانگیختہ کرنا۔ الغازِی جمع غُزاۃ و غُزًّی و غَزِیّ و غُزّاء م غازِیۃ جمع غَواز و غازِیات: (فا) قدیم مسکوکات کی ایک قسم جو بیس قرش کے مساوی تھی اور عورتیں آرائش کے لئے ان کو اپنے گندھے ہوئے بالوں کے ساتھ لٹکایا کرتی تھیں۔ الغَزاۃ جمع غَزَوات: غَزْو کا اسم۔ الغَزْوَۃ جمع غَزَوات ایک لڑائی، ایک حملہ۔ المَغْزَی جمع مَغازٍ جنگ کرنا، جنگ کرنے کی جگہ المَغازِی غازیوں کے مناقب۔ غازیوں کے کارنامے۔ کتاب المغازی جس میں غازیوں کے مناقب اور کارنامے بیان کئے گئے ہوں۔ اِمْراۃٌ مُغْزِیۃ وہ عورت جس کا خاوند جنگ پر گیا ہو۔

۳۔ غَزَّی و اَغْزَی ہ مقروض کو مہلت دینا۔ اتان

اوناقة مُغزِية: گدھی یا اونٹنی، جو دیر سے جنے۔

○ غزا ـُ غزْوًا ہ: کی جدوجہد کرنا، کا متمنی ہونا، کی آرزو کرنا، کو چاہنا، کی نیت ہونا، کا ارادہ ہونا۔ غـزا ـُـ غـزْوًا و غـزَوانـًا ہ/ ھ: کے خلاف عسکری مہم جوئی کرنا، پر اچانک حملہ کرنا، اچانک ہلہ بولنا، چڑھائی کرنا، جارحیت کرنا، پر حملہ کرنا، دھاوا بولنا، چھاپہ مارنا، حملہ آور ہونا، کو شکست دینا، زیر کرنا، پر فتح پانا، کو فتح کرنا کو لے لینا، پر قابو پانا۔ غزا السوقَ: مال منڈی میں بڑی تعداد میں پہنچنا۔ غزْوَة و غزْو: عسکری مہم، اچانک حملہ، چھاپا، حملہ، جارحیت، فتح، فتح کی مہم۔ غزَاة جمع غزَوات: بمعنی غزْوَة و غزْو مَغزًى جمع مَغازٍ: مطلب مفہوم، معنی، ٹھیک مفہوم، مدعا، نتیجہ، اصول عمل، اہمیت، مَغزیٌ دقیق: گہرا مفہوم ذو مغزی: اہم، معنی خیز۔ مَـغـزاة جمع مَـغـاز: عسکری مہم، حملہ، چھاپہ، اچانک حملہ، اچانک ہلہ، المغازی: رسول اللہؐ کی عسکری مہمیں۔ غـازٍ جمع غُـزَاة: عسکری مہم جوئی کرنے والا، اچانک ہلہ بولنے والا، حملہ آور، چھاپا مارنے والا، جارح، فاتح، الغازی: غازی غازِيَة جمع غَوازٍ: رقاصہ

غسّ: غسّ ـُ غسًّا فی البلاد: ملک میں گھس جانا۔ ـُہ فی الماء: کو پانی میں ڈبونا۔ ـ الکلام: کلام میں نقص نکالنا ــــ الهرَّ: بلی کو دھتکارنا۔ اِنغسَّ فی الماء: پانی میں ڈوبنا۔ الغس: کمزور، حقیر۔

○ غُسّ (واحد و جمع): بیکار، ناکارہ، فضول۔

غسر: غسَر ـُ غسْرًا علی الغریم: مقروض پر سختی کرنا۔ تـغسَّـر الغزلُ: سوت کا لپٹا ہوا اور الجھا ہوا ہونا۔ الامرُ: کام کا پیچیدہ ہونا۔ صفت غَسِـر۔ الغسَر: کوڑا کرکٹ جس کو ہوا تالاب میں لا ڈالے

غسف: أَغْسَفَ: اندھیرے میں داخل ہونا، اندھیرے میں چلنا۔

غسق: ا۔ غسَق ـِ غسْقًا و غسَقًا و غسَقَانًا اللیلُ: رات کا بہت تاریک ہونا۔ ــــ غسْقًا و غُسُوقًا و غَسِق ـَ غسَقَانًا ت العینُ: آنکھ میں آنسوؤں کا ڈبڈبانا، آنکھ کا تاریک ہونا۔ ـ الماءُ: پانی کا گرنا۔ ـ الغیمُ: بادل سے بارش پڑنا۔ أَغسَقَ اللیلُ: رات کا بہت تاریک ہونا۔ ــــ الرجُلُ: تاریکی میں داخل ہونا۔ الغسَق: رات کے پہلے حصہ کا اندھیرا۔ الغاسِق (فا): چاند۔ رات جبکہ اس کی تاریکی بڑھ جائے۔ سیاہ سانپ۔

۲۔ الغسَّاق و الغُسَّاق: ٹھنڈا، سرد، بدبودار۔

غسل: ا۔ غسَل ـِ غسْلًا و غُسْلًا الشیَٔ: کو پانی سے پاک کرنا، میل کچیل دور کرنا۔ ــــ ہُ: کو تکلیف دہ مار مارنا۔ غسَّل الشیُٔ: کو اچھی طرح دھونا۔ اِنغسَل: دُھلنا۔ الشیُٔ: بہنا۔ اِغتسَل: نہانا، غسل کرنا ــــ بالطیب: خوشبو لگانا۔ ـ الفرسُ: گھوڑے کو پسینہ آنا۔ الغُسْل: غسل ــــ جمع اَغسَال: پانی، اشنان (بوٹی) وغیرہ جن سے دھویا جائے۔ الـغِسـل جمع اَغْسـال و الغِسْلة و الغسُّول: جس چیز سے دھویا جائے جیسے پانی، اشنان (بوٹی) وغیرہ الغُسْل: غسَل کا اسم۔ الغُسالة: دھونے کے قابل کپڑا۔ ــــ من الشیٔ: صاف کرنے کا پانی، دھونے سے جو پانی خارج ہو۔ الغاسُول: صابن اور عموماً ہر وہ چیز جس سے دھویا جائے۔ (ن) ایک پودے کا نام جس سے دھوتے ہیں۔ الـغسَّـال مونث غسَّـالة: نہلانے والا۔ الغسَّالَة: دھوبن الـغسُـول: پانی، اشنان (بوٹی) وغیرہ جس سے دھویا جائے۔ ــــ (ن): ایک پودا جو باغوں میں اگایا جاتا ہے اور طبی فوائد کا حامل ہے۔ الغسیل جمع غسْلَی و غُسَلاء م غسِیلَة جمع غسَالَی: دھویا ہوا۔ عند العامة: وہ کپڑے جو دھونے کے لئے رکھے گئے ہوں۔ الغِسْلین: کہا جاتا ہے کہ یہ اہل دوزخ کی کھالیں، گوشت اور خون ہیں جو بہیں گے المَـغسَـل و المَغسِل جمع مَـغَـاسِل: دھونے کی جگہ۔ الـمِـغـسَـل: جس سے کوئی چیز دھوئی جائے۔ الـمِـغسَـلَة الکهربائیة: واشنگ مشین المَغسِلة: کپڑے دھونے کا برتن۔ المُغتسَل: وہ پانی جس سے نہایا جائے۔ ــــ جمع مُغتسَلات: دھونے کی جگہ، غسل خانہ، لانڈری۔

۲۔ غسَلَبَ الشیَٔ من فلان: کو سے چھین لینا۔

○ غسَل ـِ غسْلًا ہ/ ھ ب: کو سے دھونا۔ ــــ ھ: کو صاف کرنا (جیسے دانت)۔ ــــ ھ من: کو سے پاک کرنا۔ غسَّل ھ/ہ: کو پوری طرح دھونا۔ اِغتسَل: غسل کرنا، نہانا، غُسـل جمع اَغْسـال: دھونا، وضو، غسل، غِسل: دھونے کا پانی غسْلہ جمع غسَلات: ایک بار کا دھونا، ایک بار کا وضو غسِیـل: دھویا ہوا۔ (گندے یا دھوئے ہوئے) کپڑے، دھونا۔ غسُول: دھونے کا پانی، دھونے کی چیز، آبی صابن (Detergent) غاسُول: صابن، Lye، غسَّال: دھونے والا دھوبی، لانڈری والا۔ غسَّـالة جمع غسَّالات: دھوبن، لانڈری والی۔ واشنگ مشین۔ غُسالة: گندا (دھونے کا) پانی، گندا پانی۔ مَغسِل و مَغسَل جمع مَغَاسِل: غسل خانہ، دھونے کی جگہ، طہارت خانہ۔ مِغسَل: سلفچی، بیسن، ٹب۔ مَغسَلَة جمع مَـغَـاسِـل: واش سٹینڈ۔ مُغتسَل: غسل خانہ، کپڑے دھونے کی جگہ۔ طہارت خانہ۔

غسم: غسَم ـِ غسْمًا و اَغسَمَ اللیلُ: رات کا تاریک ہونا، صفت غـاسِـم۔ الـغسَـم: سیاہی، تاریکی، خاکستری۔ الـغُسـم و الأغسام: آسمان میں بادل کے ٹکڑے۔

غسن: غسَن ـُ غسْنًا الشیَٔ: کو چبانا۔ غُسَانُ القلب و غُسَّانُہ: دل کے نہاں خانے، یا انتہائی گوشے، کہا جاتا ہے۔ علمت ان ذلك من غُسان قلبك۔ یعنی میں نے جان لیا کہ یہ تیرے دل کے نہاں خانے سے نکلا ہے۔ الغسَّان و الغَیْسان: جوانی کی تیزی، کہا جاتا ہے۔ ما انت من غسَّانه: تو اس کے مقابلہ کا نہیں۔ الغسَّانی: بہت خوبصورت الغُسْنة و الغُسناة جمع غُسَن و غُسُنات و غُسُنات بالوں کا گچھا، لٹ۔ الاَغسَان: لوگوں کے اخلاق۔

غسو: غسَا ـُ غسْوًا و غسِیَ یغسَی غسًی اللیلُ رات کا تاریک ہونا۔ أغسَی اللیلُ: رات کا تاریک ہونا۔ ــــ ہُ اللیلُ: کو رات کا تاریکی کا لبادہ اوڑھانا کو تاریکی میں روپوش کرنا۔ الـغـسـاة جمع غسَوات و غسًی: کچی کھجور۔

غشّ: غشّ ـُ غشًّا و غشّشَ ہُ: کو دھوکا دینا، سے بے ایمانی کرنا۔ اَغشَّ ہُ: کو خیانت میں ڈالنا، دھوکے میں ڈالنا۔ ــــ ہُ عن حاجته: کو اس کی ضرورت سے ہٹانا۔ باز رکھنا۔ اِغتَشّ و استَغَشَّ الرجُلَ: کو دھوکے باز یا منافق سمجھنا۔ الـغِـش: غش کا اسم، خیانت، فریب، دھوکا، کینہ، کدورت، دل کی سیاہی، ترش روئی۔ الـغُـش جمع غشُّون و الـغاشّ جمع غشَشَة و غُشَّاش: دھوکے باز۔

الـغشَش: گدلا پانی۔ الغِشَاش و الغشَاش: تاریکی کا شروع یا آخر۔ قـوم غشَّـاشة: دھوکے باز، فریبی لوگ۔ الـمَغشُوش (مفع): ملاوٹی، ملاوٹ والا، ناخالص، کھوٹا، جعلی۔ لبنٌ مَغشُوش: پانی ملا دودھ، ملاوٹ والا ناخالص دودھ۔

○ غشّ ـُ غشًّاہُ: سے بے ایمانی کرنا، کو دھوکا دینا، بے وقوف بنانا، گمراہ کرنا، سے فریب کرنا، کو جل دینا، کو ٹھگ لینا، ــــ ھ: کو کھوٹا بنانا، میں ملاوٹ کرنا، کو خراب کرنا، بے اثر کرنا، میں آمیزش کرنا، میں کھوٹ ڈالنا۔ غشَّش ہ: سے بے ایمانی کرنا، کو دھوکا دینا، کو بے وقوف بنانا، کو گمراہ کرنا، کو فریب دینا کو جل دینا، کو ٹھگ لینا، اِنغشّ و اِغتشّ: دھوکا کھانا، بے وقوف بننا، فریب میں آنا، ٹھگا جانا، اِستَغشَّ ہ: کو بے ایمان اور فریبی

سمجھنا، پر دھوکا یا جعل سازی کا شبہ کرنا۔ غَشّ: ملاوٹ، بدعنوانی، کھوٹ ڈالنا، دھوکا، دغا، فریب، مکر، جال داؤں۔ غَشّاش: دھوکے باز دغاباز، بے ایمان، عیار، فریبی، ٹھگ، دھوکے میں ڈالنے والی، مغالطہ میں ڈالنے والی (چیز، حالت مشکل) پر فریب سراب (امید)، مصنوعی نقلی۔ غِشّ: غداری، بے ایمانی، بے وفائی، نمکحرامی، دھوکا، فریب، دغا، فراڈ، جھوٹ، ٹھگی۔ مَغْشُوش: دھوکہ میں آیا ہوا، فریب خوردہ، بے وقوف بنایا ہوا، فریب زدہ، ٹھگا ہوا، ملاوٹ شدہ، خراب کیا ہوا، کھوٹا، کھوٹ ملا ہوا۔

غشم: ا۔ غَشَمَ ـُ غَشْمًا و تَغَشَّمَ هُ: پر ظلم کرنا۔ الغَاشِم والغَشَّام و الغَشُوم: ظالم، غاصب۔ المَغْشَم: ظالم۔

۲۔ غَشَمَ ـِ غَشْمًا الحاطبُ: لکڑہارے کا رات کو بغیر تمیز کے لکڑی کاٹنا۔ الغَشَيم م غَشِيْمَة عند المحدثين: جاہل جسے کوئی واقفیت نہ ہو۔ المَغْشَم: بہادر جسے کوئی بات اس کے ارادہ سے نہ موڑ سکے۔

۳۔ الغَشِيم (ب): کھردرا یا ناہموار پتھر۔

۴۔ غَشْمَرَ غَشْمَرَةً السيلُ: سیلاب کا آنا۔ تَغَشْمَرَ السيلُ او الجيشُ: سیلاب یا لشکر کا آنا۔

۵۔ غَشْمَرَ غَشْمَرَةً الرجُلُ: حق یا باطل میں خود رائے ہونا، اپنی مرضی پر چلنا، اپنے اوپر بھروسہ کرنا۔ ـــ الامرَ: بے سوچے سمجھے کام کرنا۔ ـ فلانًا: پر ظلم کرنا، تَغَشْمَرَ عليه: پر غضبناک اور ناراض ہونا۔ ـ فلانا: کو زبردستی لے لینا، پر ظلم کرنا۔ الغَشْمَرِيَّة: ظلم۔ الغِشْمِيرُ: سختی، شدت۔ کہا جاتا ہے۔ اخذه بالغِشْمِير: اس نے وہ چیز زبردستی لے لی، چھین لی۔

۶۔ الغَشْمَرَة جمع غَشَامِر: آواز

۷۔ الغَشَمْشَمُ: بہت ظالم، دلیر، بہادر۔ الغَشَمْشَمَة و الغَشَمْشَمِيَة: جرأت۔

○ غَشَمَ ـِ غَشْمًاهُ: سے ناانصافی کرنا، سے ظالمانہ سلوک کرنا، پر ظلم کرنا، سے نامنصفانہ سلوک کرنا۔ ـ ه: میں سوچ سمجھ سے کام نہ لینا۔ تَغَاشَمَ: اپنے آپ کو ناواقف اور ناتجربہ کار بتانا یا ظاہر کرنا۔ اِسْتَغْشَمَ ه: کو گونگا، بے وقوف، جاہل یا ناتجربہ کار سمجھنا۔ غَشْمٌ: ظلم، زیادتی، بدسلوکی، شدت، غَشُوم: بے انصاف، غیر منصفانہ، ناجائز، جانبدار، غیر منصف، جابرانہ، مستبدانہ، ظالم۔ القُوَّة الغشوم: اندھی طاقت (Brute force) غَشِيم جمع غُشَمَاء: ناتجربہ کار، جاہل، ناواقف، بے وقوف، گونگا، نیا (کسی دفتر میں) اناڑی، فریب خوردہ، کچا، گنوار، اجڈ، غیر مہذبانہ، غیر تعلیم یافتہ، غیر کاریگر، غیر تربیت یافتہ، بے ڈول، بے ڈھنگا، بھونڈا، بھدا، بدوضع، اکھڑ، ناشائستہ، ان گھڑ، غُشُومة: ناتجربہ کاری، حماقت، غَاشِم: غیر منصف، بے انصاف، غیر منصفانہ، ظالمانہ، جابرانہ، ناجائز، غیر عادل، ظالم، جھاگ، تلچھٹ، دھات کا میل، فضلہ۔ قوة غاشمة: اندھی طاقت۔

غشو: ا۔ غَشَا ـُ غَشْوًا فلانًا: کے پاس آنا غَشِيَ ـَ غَشَيَانًا فلانًا: کے پاس آنا۔ الغَشْوَة: غشو کا اسم مرة۔

۲۔ غَشِيَ ـَ غَشَيَانًا هُ بالسوط: کو کوڑے سے مارنا۔

۳۔ غَشِيَ ـَ غَشَاوَةً الامرُ فلانًا: کو ڈھانکنا، کو کافی ہونا۔ ـــ غَشًا الفرسُ وغيرُهُ: گھوڑے وغیرہ کا سر سے سفید ہونا۔ اسْتَغْشَى ثوبَه و بثوبة: خود کو کپڑے سے ڈھانپ لینا۔ الغَشْوَة والغِشَاوَة: پردہ، ڈھکنا۔ (بتثلیث غین) غشاوَةُ اللحاف: لحاف پوش۔ الأَغْشَى مونث غَشْوَاء من الخيل وغيرها: سفید بروالا گھوڑا وغیرہ۔

غشي: ا۔ غَشِيَ ـَ غَشْيًا و غِشَايَةً الامرُ فلانًا: کو ڈھانکنا، چھپانا، پر آپڑنا۔ ـــ الليلُ: رات کا تاریک ہونا۔ ـــ الامرأةَ: عورت سے خلوت کرنا۔ غُشِيَ غَشْيًا و غُشْيًا و غَشَيَانًا عليه: بے ہوش ہو جانا۔ مَغْشِي عليه: بے ہوش۔ غَشَّى الشيَّ و على الشيء: کو ڈھانکنا۔ غَشَّيْتُهُ الامرَ: میں نے اس سے بات کو چھپوا دیا۔ میں نے اس سے معاملہ پر پردہ ڈلوا دیا۔ اَغْشَى الامرَ فلانًا: سے کو ڈھکوا دینا۔ ـــ الليلُ: رات کا تاریک ہو جانا۔ الله عليه بصره: اللہ کا کسی کی آنکھوں پر پردہ ڈالنا۔ تَغَشَّى بثوبه: اپنے آپ کو کپڑے سے ڈھانپ لینا۔ ـــهُ الامرُ: کو کام کا چھپا لینا۔ ـــ المرأةَ: عورت کے پاس جانا۔ اسْتَغْشَى ثوبَهُ و بثوبه: اپنے آپ کو کپڑے سے ڈھانپ لینا۔ الغِشَاء جمع أَغْشِيَة: پردہ الغِشَايَة والغُشَايَة و الغُشْيَة: پردہ، ڈھکنا۔ ڈھکن۔ الغَشْيَة والغَشْيُ و الغُشْي و الغَشَيَان: غشی، بے ہوشی۔ الغَاشِية جمع غَوَاشٍ: غاشی کا مونث۔ پردہ۔ ڈھکنا۔ (ع ا): دل کا پردہ۔ قیامت، مصیبت، ایک اندرونی بیماری، غِشائيات الأَجْنحَة (خ): چار پروں والے حشرات جیسے شہد کی مکھیاں، بھڑیں وغیرہ۔

۲۔ غَشِيَ يَغْشَى غَشْيًا وغِشَايَةً المكانَ: کسی جگہ میں آنا۔ اَغْشَانِي فلانًا: اس نے مجھے فلاں کے پاس جانے پر اکسایا۔ الغِشيان: آنا۔ غَاشِيَةُ فلان: فلاں کے خادم، اس کے دوست اور ملنے والے جو اس کے پاس آتے رہتے ہوں۔

○ غَشَا ـُ غَشْوًا هُ: کے پاس آنا۔ ـ ه: کسی جگہ پر آنا غَشِيَ ـَ غَشَاوَةً هُ/ ه: کو ڈھانپنا، ڈھکنا، لپیٹنا، چھپانا، کو نقاب اڑھانا، ـــ ه: کے پاس آنا، پر آپڑنا، ٹوٹ پڑنا، اچانک حملہ کرنا، پر نازل ہونا، پر قابو پانا، کو زیر کرنا، کو گھیرے میں لے لینا، کو کچل دینا۔ ـــ الليلُ: رات کا تاریک ہونا۔ غَشِيَ ـ غَشَيانًا و غِشيَانا ه: کے پاس آنا۔ ـــ ه: کسی جگہ پر آنا۔ ـــ ه/ ه: کو ملنے جانا، کو دیکھنے جانا۔ ـ ه: سے ملاقات کو جانا۔ ـــ ها: (عورت) سے ہم بستر ہونا۔ ـها: نر جانور کا مادہ جانور کو ڈھانپ لینا ـــ ه: (ظلم) کا ارتکاب کرنا ـــ ه: (خواہش، طلب) کے آگے جھک جانا۔ غُشِيَ عليه: بے ہوش ہونا، غش کھانا۔ غَشَّى ه/ه: بمعنی غشایغشو ه/ ه: نیز ـ ه/ ه: پر چادر وغیرہ پھیلانا۔ ـــ ه: پر کوٹ کرنا، پلستر کرنا، ملمع کرنا، پتر چڑھانا۔ أَغشى: (رات کا) تاریک ہونا۔ ـــ ه/ على: پر چادر وغیرہ پھیلانا۔ تَغَشَّى ب: اپنے آپ کو سے ڈھانپ لینا۔ اپنے آپ کو میں لپیٹ لینا۔ اِسْتَغْشَى ثِيابَه: اپنے سر کو اپنے لباس میں چھپا لینا۔ غَشْيٌ و غُشي: بے ہوشی، غشی، غَشْيَة: غشی۔ غِشْوَة: پردہ، چادر، شال، کھیس، ڈھکنا، سرپوش، آڑ، اوٹ، پوش، پوشش، غِشَاء جمع أغشية: ڈھکنا، سرپوش، پوش، پوشش، چادر، شال، کھیس، ریپر wrapper لپیٹنے کا کاغذ، لپیٹا ہوا کاغذ، لفافہ، کوٹنگ، کوٹ، ملمع کرنا، پتر چڑھانا، جھلی، والو (valve) غِشاوَة: پردہ، چادر، شال، کھیس، ڈھکنا، پوش، پوشش، غَشيان وغِشيان: بے ہوشی، غشی مَغْشًى: وہ جگہ جہاں کوئی آئے، کسی جگہ جانے کا مقصد۔ غَاشِيَة جمع غَوَاشٍ: بدقسمتی، بدنصیبی، بدبختی، حادثہ، مصیبت، آفت، سانحہ، بے ہوشی، غشی، بے حسی، مدہوشی، خدام، خدم و خشم، نوکر چاکر۔

غصّ: ا۔ غَصَّ ـُ غَصَصًا بالطعام والماء: کھانے یا پانی سے پھندا لگنا۔ صفت غَاصٌّ و غَصَّانٌ ـــ المكانُ بهم: کسی جگہ کا لوگوں سے بھر جانا، تنگ ہو جانا۔ أَغَصَّ هُ: کو پھندا لگوانا، کہا جاتا ہے۔ اَغَصَّ علينا الارضَ: اس نے ہم پر زمین تنگ کر دی۔ اِغْتَصَّ المكانُ بهم: کی وجہ سے کسی جگہ کا تنگ ہو جانا۔ الغُصَّة جمع غُصَصَ: جس سے پھندا لگے، گلوگیر، اندوہ، غم۔

۲۔ غَصَّ ـُ غَصًّا الشيَّ: کو کاٹنا۔

○ غَصَّ ـَ غَصَصًا: گلے میں پھنس جانا، پھندا پڑ جانا، دم گھٹنا، سانس بند ہونا۔ ـــ ب: کچھ کھاتے یا پیتے وقت

پھندا پُر جانا یا گلے میں اڑ جانا۔ب: سے ٹھسا ہونا، بہت بھیڑ والا ہونا، ہجوم سے رک جانا یا بند ہوجانا، سے کچھا کھچ بھرا ہونا، کے (گاڑیوں موٹروں وغیرہ) سے بھرا ہوا ہونا، سے گنجان ہونا، گنجان آباد ہونا، سے لبالب بھرا ہونا غَصَّ بِهِم المکانُ: جگہ لوگوں کی وجہ سے بھری ہوئی تھی۔اَغَصَّ ہ: کا گلا دبانا، گھونٹنا، کے گلے میں پھندا لگنے کا باعث ہونا۔ اِغْتَصَّ: بھیڑ یا بھیڑ والا ہونا، ہجوم والا ہونا، گنجان یا گنجان آباد ہونا، کھچا کھچ بھرا ہونا، لبالب بھرا ہونا، ٹھسا ہوا ہونا، رکا ہوا یا بند ہونا غُصَّة جمع غُصَصات و غُصَص: جس سے پھندا لگ جائے، گولا، جان لیوا تکلیف، اذیت، درد، سوحان روح، روحانی اذیت سخت امتحان، کڑی آزمائش، گلوگیر آواز، دبی ہوئی کراہ غُصَّةُ الموت: موت کی اذیت۔غاص ب: سے بھرا ہوا، رکا ہوا، ٹھسا ہوا، کھچا کھچ یا لبالب بھرا ہوا، سے پر ہجوم۔

غصب: ۱۔غَصَبَ ۔ غَصْبًاہ علی الشیٔ: کو پر مجبور کرنا۔ الشیٔ: کو زبردستی چھین لینا صفت غاصب جمع غاصبون و غُصّاب ۔۔۔ غَصَبَهُ مالَهُ: اس نے اس سے اس کا مال چھین لیا غصبت منه ماله: میں نے اس سے اس کا مال چھین لیا۔المرأة: عورت سے زنا بالجبر کرنا، کی آبرو لوٹ لینا۔۔۔ غاصَبَ ہ: ایک دوسرے سے چھیننا۔اِغْتَصَبَ الشیٔ: کو زبردستی چھین لینا کو ظلم سے لے لینا المرأة نفسها: عورت سے زنا بالجبر کرنا۔الغَصْب: زبردستی چھینی ہوئی چیز۔

۲۔ غَصَبَ ۔غَصْبًا الجلد کھال کے بال اور اون دور کرنا

○ غَصَبَ ۔غَصْبًا ہ /من/ علی: سے کوئی چیز زبردستی یا غیر قانونی طور پر لے لینا، سے کوئی چیز (روپیہ، وعدہ) دھمکی کے ذریعے لینا۔۔۔ ہ: کو لوٹنا۔۔۔ ہ یا علی یا من سے کوئی چیز لوٹ لینا۔۔۔ ہ: کو غصب کرنا، پر ناجائز قبضہ کرنا۔۔۔ ہ علی: کو پر مجبور کرنا۔ ها: (عورت) کو اغوا کرنا، کی عصمت دری کرنا۔۔۔ علی: کو شکست دینا، زیر کرنا، فتح کرنا، کو مغلوب کرنا، قابو میں کرنا، دبانا، ہلکا کرنا، دھیما کرنا۔ اِغْتَصَبَ: بمعنی غصب۔اِغْتَصَبَ ابوابَ البلادِ: کسی ملک میں زبردستی داخل ہو جانا۔غَصْب: زبردستی یا ناجائز ضبطی، گرفت، قبضہ، غصب، ناجائز من مانی، خود مختاری، زبردستی جبر، دباؤ، استبداد، مجبوری۔غَصْبًا و بالغصب: زبردستی۔غصبًا عنه: اس کی مرضی کے خلاف، اس کی نافرمانی یا حکم عدولی کرتے ہوئے۔ اِغْتِصاب: زبردستی یا ناجائز ضبطی، گرفت یا قبضہ، جبرًا لینا، استحصال، ڈاکہ، ناجائز تصرف، قبضہ، غصب، عصمت دری، آبروریزی، زنا بالجبر، زبردستی، مجبوری، ناجائز من مانی، خود مختاری، جبر، دباؤ، استبداد غاصِب جمع غاصِبون و غُصّاب: غاصب مَغْصُوب: غیر قانونی طور پر چھینا ہوا۔غصب شدہ، جبرًا لیا ہوا، زبردستی کیا ہوا، مجبور کیا ہوا۔ دباؤ ڈالا ہوا۔ مُغْتَصِب: تشدد آمیز، سخت ظالمانہ، حد سے بڑھا ہوا، وحشیانہ، بہیمانہ، سفاکانہ، غاصب۔

غصن: ۱۔غَصَنَ ۔غَصْنًا الغصنَ: ٹہنی کو کاٹنا، کھینچنا۔ الشیٔ: کو لینا ۔ ہ عن حاجته: کو اس کی حاجت سے پھیرنا، روکنا، کہا جاتا ہے:۔۔۔ ماغَصَنَكَ عنّی: تجھے کس چیز نے مجھ سے مشغول کیا، کس چیز سے تیری توجہ مجھ سے ہٹائی غَصَّنَ و أَغْصَنَ ت الشجرةُ: درخت کا شاخ دار ہونا الغُصن جمع غُصُون و أغصان و غِصَنَة: ٹہنی، شاخ الغُصْنة: شاخ میں نکلی ہوئی چھوٹی ٹہنی۔

۲۔غَصَّنَ و أَغْصَنَ العنقودُ: خوشہ کا بڑے دانوں والا ہونا۔

۳۔ثورٌ أَغْصَن: بیل جس کی دم میں سفیدی ہو۔

غض: ۱۔غَضَّ ۔غَضًّا و غَضاضًا و غِضاضًا و غَضاضةً طرفَهُ ومن طرفه او صوتَهُ ومن صوته: اپنی نظر یا آواز کو پست کرنا، روکنا الغصن: شاخ کو پورا نہ توڑنا کہا جاتا ہے۔غَضَّ بَصَرَهُ: اس نے اپنی نظر کو ان چیزوں کے دیکھنے سے روکا جن کا دیکھنا اس کے لئے جائز نہیں۔غَضَّ طرفَهُ لفلان: اس نے فلاں کی ناپسندیدہ چیز کو برداشت کیا۔غُضَّ لی ساعةً: میرے لئے اپنی سواری کو تھوڑی دیر روک رکھو اور ٹھہرو۔تغاضَضَ عنه: سے غفلت برتنا۔ اِنغَضَّ الطرفُ: نگاہ کا بند ہونا۔الغَضاض و الغُضاض: سر کا اگلا حصہ یا چہرے کا بالائی حصہ۔طَرْفٌ غَضِيضٌ جمع غِضاء و أَغِضَّة م غَضِيضَة جمع غضائض: پست نگاہ۔

۲۔غَضَّ ۔ غَضًّا و غَضاضًا و غِضاضًا و غَضاضةً من فلان: کی قدر کو گھٹانا۔۔۔ الشیٔ: کو کم کرنا۔کہا جاتا ہے۔لاأَغُضُّك درهمًا: میں تجھے ایک درہم کم نہ کروں گا۔غَضَض: ذلت و خواری لاحق ہونا۔ الغُضَّة جمع غُضَض و الغَضِيضة و الغَضاضة جمع غَضائِض و المَغَضَّة جمع مغاضّ: ذلت، نقص، کمی الغضیض جمع غِضاء و أغِضَّة م غَضِيضَة جمع غَضائِض: ناقص، ذلیل۔

۳۔غَضَّ ۔ غَضاضَةً و غُضُوضَةً النباتُ وغیرہٗ: نباتات کا تروتازہ اور سرسبز ہونا صفت: غَضٌّ جمع غِضاض۔غَضَض: تازہ نازک و نرم ہونا، تازہ چیز کھانا الغَضُّ جمع غِضاض: تروتازہ، نرم و نازک، کہا جاتا ہے شبابٌ غَضٌّ: تروتازہ جوانی۔ الغَضِيض جمع غِضاء و أَغِضَّة م غَضِيضَة جمع غَضائِض: تروتازہ۔

۴۔غَضْغَضَ الماءَ: پانی کو کم کرنا۔تَغَضْغَضَ الماءُ: پانی کم ہونا، خشک ہونا۔

○ غَضَّ ۔غُضُوضَةً و غَضاضَةً: تروتازہ ہونا یا ہو جانا، رس بھرا یا رسیلا ہونا یا ہو جانا، نرم و نازک ہونا یا ہو جانا۔غَضَّ غَضًّا و غَضاضَةً ہ/ من: اپنی آنکھیں یا نظر کو پاکبازی یا حیا سے نیچی کرنا، جھکا لینا۔ ۔۔۔ من: کی قدر و قیمت یا وقار کو کم کرنا۔گھٹانا۔کی قدر گھٹانا، کم کرنا غَضَّ طرفَهُ: اپنی نظریں نیچی کرنا۔ غض النظر یا الطرف عنه: کو نظر انداز کرنا۔پر کوئی توجہ نہ دینا۔ پر کوئی اعتراض نہ رکھنا، سے چشم پوشی کرنا۔غَضٌّ: نظر ہٹانا پھیرنا۔غَضُّ النظر (الطرف) عنه: کو نظر انداز کرنا۔سے چشم پوشی کرنا، سے بے التفاتی کرنا۔بِغَضِّ النظر عن: سے قطع نظر، کے باوجود غَضّ: تروتازہ رسیلا، رس بھرا، نرم و نازک، گھنا اور طراوت والا، بہ افراط پیدا ہونے والا (پودا)۔ غُضَّة: خامی، کمزوری، نقص، عیب، خرابی، کوتاہی کمی۔

غضیض: تروتازہ، رس بھرا، رسیلا، نرم و نازک غَضاضَة: تروتازگی، رسیلا پن، نرمی و نزاکت، خامی، کمزوری، کوتاہی، نقص، عیب، کمی، داغ، دھبا، بے عزتی، ذلت، رسوائی، فضیحت، شرمندگی بما وجد غَضاضة فی: پر کوئی اعتراض نہ کرنا، ناراض نہ ہونا۔غُضُوضَة: تروتازگی، رسیلا پن، رس بھرا ہونا، نرمی و نزاکت۔

غضب: ۱۔غَضِبَ ۔۔۔ غَضَبًا و مَغْضَبَةً علیه: سے بغض رکھنا، پر غضبناک ہونا، صفت فاعلی غَضِب و غَضُب و غَضُوب و غُضُبّ و غَضْبان مؤنث غَضْبَی و غَضُوب و غَضْبانَة جمع غَضْبَی و غِضاب و غَضابَی و غُضابَی: صفت مفعولی: مَغْضُوب علیه: کہا جاتا ہے غَضِب لفلان: وہ فلاں کی وجہ سے کسی، دوسرے پر غضبناک ہوا۔غَضِبَ من لا شیٔ: وہ بلاوجہ غصہ ہوا۔غاضَبَ مُغاضَبَةً ہٗ: کو غصہ کرنے پر برانگیختہ کرنا۔۔۔ فلانًا: سے غصہ سے علیحدگی اختیار کرنا۔غاضَبْتُهُ: اس نے مجھے ناراض کیا میں نے اس کو ناراض کیا۔أَغْضَبَهُ: کو غصہ دلانا تَغَضَّبَ و اِسْتَغْضَبَ علیه: پر غضبناک ہونا۔الغَضْبَة: غضب کا اسم مرۃ۔الغُضابَی: بدمزہ زندگی بسر کرنے والا۔

الغُضُب و الغُضُبَّة و الغَضَبَّة: غضبناک
۲۔اَغْضَبَ ت العينُ: آنکھ کا اپنا تنکا وغیرہ نکال ڈالنا۔ الغِضَاب و الغُضاب: آنکھ کا تنکا۔
۳۔الغَضْبَةُ: مچھلی کی کھال، سر کی کھال۔
غَضِبَ ـَ غَضَبًا مس/ علی: پر ناراض ہونا، غصہ ہونا، سے خفا ہونا، بگڑا ہوا ہونا، پر جھنجھلایا ہوا ہونا، پر پریشان ہونا، سے تنگ ہونا، پر برافروختہ ہونا، پر بھڑکا ہوا ہونا، مشتعل ہونا، پر طیش میں ہونا۔ ـــ ل: کا دفاع کرنا، کے لئے جدوجہد کرنا۔غَاضَبَ هُ: سے بگڑا ہوا ہونا، سے برے تعلقات ہونا۔اَغْضَبَ ہ: کو پریشان کرنا، تنگ کرنا، دق کرنا، مشتعل کرنا، ناراض کرنا، کو غصہ دلانا، طیش میں لانا۔تَغَضَّبَ بمعنی غَضِبَ۔ ـــ غَضَب: سخت غصہ، غضب طیش، قہر، غیظ، غصہ، اشتعال، برہمی، غَضْبَة: بدمزاجی کا غلبہ۔غصہ کی لہر، ناراضگی کا اظہار، غَضُوب: زود، رنج، چڑچڑا، تنک مزاج، جلد غصے میں آجانے والا۔غَضْبَال: کی حفاظت کیلئے۔

غضر: ۱۔غَضَرَ ـِ غَضْرًا ہُ اللّٰہُ: کو اللہ تعالیٰ کا خوشحال و آسودہ کرنا۔ ـــ ـِ غَضْرًا لغلان من ماله: کو اپنے مال میں سے کچھ دینا۔ ـــ علیه: کی طرف مائل ہونا۔غَضِرَ ـَ غَضَرًا و غَضَارَةً: آسودہ حال و مال دار ہونا، عمدہ زندگی والا ہونا صفت: غَضِر۔اُغْتُضِرَ: جوان مرنا۔الغَضَار: خالص چپکنے والی مٹی، چکنی مٹی کا بنا ہوا پیالہ۔سبز رنگ کی ٹھیکری جو نظر بد سے بچاؤ کے لئے رکھتے ہیں۔الغَضَارَة (مص): جمع غَضَائِر: نعمت عمدہ زندگی، فراخی و خوشحالی، خالص مٹی، نظر بد سے بچاؤ کیلئے سبز ٹھیکری۔الغَضْراء من الاراضی جمع غَضَارِیّ: زرخیز، عمدہ زمین، خالص مٹی کی زمین، قطاۃ: پرندہ کو بھی غضراء کہتے ہیں۔ کہا جاتا ہے۔هم فی غضراء من العیش: وہ آسودہ حالی میں ہیں۔الغَضِیر: نرم و نازک، سبز رنگ والا۔ارضٌ غَضِیْرَة: خالص مٹی والی زمین۔المُغْضِر جمع مُغْضِرون و المَغْضُور جمع مغضورون و مغاضیر: صاحب نعمت و خوشحالی و آسودہ حال۔
۲۔غَضَرَ ـــ ـِ غَضْرًا الرجُلَ: کو روکنا، منع کرنا۔ ـــ الشیَّ: کو کاٹنا۔ ـــ ـِ غَضْرًا و تغضّر عنه: سے ہٹنا، پھرنا۔الغاضِر (فا) م غاضِرة: مانع، روکنے والا۔
۳۔الغاضِر م غاضِرة: عمدہ رنگی ہوئی کھال۔اپنی ضروریات کیلئے صبح سویرے جانے والا۔الغَضَارَة جمع غَضَائر: بڑا پیالہ۔
۴۔الغُضْرُوف: غُرضُوف کے تمام معانی کے ساتھ دیکھو غُرضوف۔
غضر ـ غَضْرًا عن: سے پھرنا، ہٹنا۔ ـــ علی: کا مخالف ہو جانا یا کا رخ کرنا۔غَضِرَ ـَ غَضَرًا: امیر ہونا یا ہو جانا، وافر، فراواں، کثیر یا بہت ہونا یا ہو جانا، بہت امیر ہونا یا ہو جانا، گھنا اور طراوت والا ہونا یا ہو جانا، با افراط پیدا ہونے والا ہونا یا ہو جانا۔غَضِر: وافر، فراوان، کثیر، بہت، رئیس، بہت امیر، گھنا اور طراوت والا، با افراط پیدا ہونے والا۔غَضِیر: ترو تازہ، سبز (پودا)۔غَضَارَة: تروتازگی، افراط، فروغ، امارت، دولتمندی، تمول، غضروف جمع غضاریف: چینی ہڈی، مُرمُری ہڈی، کری ہڈی۔

غضف: ۱۔غَضَفَ ـِ غَضْفًا العودَ: لکڑی توڑنا۔ ـــ الکلبُ اُذُنَه: کتے کا اپنے کانوں کو ڈھیلا کرنا۔ ـــ الوسادَةَ: تکیہ موڑنا۔غَضِفَ ـَ غَضَفًا ت الاذنُ: کان کا پیدائشی ڈھیلا ہونا۔صفت غَضْفَاء جمع غُضْف۔ غَضَّفَ الشیَّ: کو لٹکانا۔تَغَضَّفَ ت الجاریةُ: لڑکی کا مٹک مٹک کر ناز و انداز سے چلنا۔ ـــ ت الحیّةُ: سانپ کا کنڈلی مارنا۔ ـــ ت البئرُ: کنویں کا گرنا۔ ـــ ت اذنه: کے کان کا ٹوٹنا۔الغَاضِف: وہ کتا جس کے کان کا بلند حصہ آگے کو جھکا ہوا ہو۔الاَغْضَف م غَضْفَاء جمع غُضْف: ڈھیلے کان کا کتا۔
۲۔غَضَفَ ـُـ ف غُضُوفًا: آسودہ حال ہونا۔غَضِفَ ـَ غَضَفًا العیشُ: زندگی کا خوشگوار ہونا صفت: اَغْضَف و غَاضِف۔تَغَضَّفَ ت الدنیا علیه: دنیا کا کی طرف رخ کئے ہوئے ہونا اور دولت کا اس پر کرم فرما ہونا۔الغَاضِف (فا): آسودہ حال خوش عیش۔عیش اَغْضَف م غَضْفَاء جمع غُضْف: عیش و عشرت کی زندگی، خوشحالی اور آسودگی کی زندگی۔
۳۔غَضِفَ ـَ غَضَفًا اللیلُ: رات کا تاریک ہونا۔اَغْضَفَ اللیلُ: رات کا تاریک ہونا۔ ـــ السحابُ: بادل کا نمودار ہونا، جس سے پتہ چلتا ہو کہ بارش ہوگی۔ تَغَضَّفَ علیه اللیلُ: کو رات کا آنا۔تغضّف الضبابُ: کہر کا تہ بتہ ہونا۔القومُ فی الغبار: لوگوں کا گردو غبار کی لپیٹ میں آنا۔الاَغْضَفُ م غَضْفَاء جمع غُضْف: تاریک رات، موٹے پروں کا تیر۔الغَضَفَة (ح): قطاۃ سے مشابہ ایک پرندہ۔

غضن: ۱۔غَضَنَ ـِ غَضْنًا ہُ عن کذا: کو سے روکنا، منع کرنا۔
۲۔غَضَنَ ـِ غَضْنًا ت الناقةُ: اونٹنی کا کچا بچہ گرانا۔اسم الغِضَان۔غَضَّنَ ت الناقةُ: اونٹنی کا کچا بچہ گرانا۔ الغَضِین: اونٹنی کا گرایا ہوا کچا بچہ۔
۳۔غَضَّنَ ت السماءُ: آسمان کا لگاتار بارش برسانا۔اَغْضَنَ علیه اللیلُ: پر رات کا تاریک ہونا۔ ـــ السحابُ: بادل کا لگاتار برسنا۔ ـــ ت علیه الحُمّیَ: کا بخار تیز ہونا اور چڑھا رہنا۔
۴۔غَضَّنَ الشیَّ: کو موڑنا، میں شکن اور سلوٹیں ڈالنا۔غَاضَنَ مُغَاضَنَةً عینَهٗ: آنکھ کو جھپکانا۔ ـــ المرأةَ: آنکھ جھپکا کر عورت سے باتیں کرنا۔تَغَضَّنَ: مڑنا شکن دار اور سلوٹ دار ہونا۔الغَضْن و الغَضَن جمع غُضُون: کھال، زرہ یا کپڑے وغیرہ کی شکن و سلوٹ، تھکن، سختی، مشکل۔غَضْنُ العَیْن: آنکھ کی ظاہری کھال۔غُضُون الاذن: کان کی سلوٹیں کہا جاتا ہے رجُلٌ ذو غُضُون: سلوٹوں والی پیشانی والا آدمی کان الامرُ فی غُضُون ذلك: معاملہ اسی اثناء میں ہوا۔الغَضْنَة و الغَضَنَة (طب): چیچک کے داغ پر آنے والا باریک چھلکا۔الاَغْضَن: کچھی ہوئی آنکھ والا۔
۵۔الغَضَنْفَر (ح): شیر، بھاری جسم والا۔
غَضَّنَ ہ: پر جھریاں ڈالنا، شکن ڈالنا، کو سکیڑنا، سکوڑنا، چرمر کرنا، تہ کرنا، میں سلوٹ یا شکن ڈالنا۔غَاضَنَ ها: عورت کو بری نیت سے آنکھ مارنا۔تَغَضَّنَ: جھریاں پڑنا، شکن پڑنا، سکڑنا، چرمر ہو جانا، سلوٹیں اور شکنیں پڑ جانا، جھریوں والا ہونا یا ہو جانا، سلوٹ یا شکن والا ہونا یا ہو جانا، تہہ بتہ ہونا، جھری، شکن یا سلوٹ دار ہونا یا ہو جانا۔غَضْن و غَضَن جمع غُضُون: جھری، تہ، سلوٹ، شکن، مصیبت مشقت، سختی مشکل۔فی غضون: کے دوران، کے اثناء میں، کے اندر اندر، کے اندر۔فی غضون ذلك: دریں اثناء، اس دوران میں، اس اثناء میں۔

غضو: غَضَا ـُ غَضْوًا اللیلُ: رات کا تاریک ہونا۔ ـــ البعیرُ: اونٹ کا درخت غضا چرنا، صفت: غاضٍ۔ ـــ غُضُوًّا: نعمت و خوشحالی میں ہونا۔صفت غاضٍ مونث غاضِیة جمع غَوَاضٍ۔

غضی: ۱۔غَضِیَ ـَ غَضًی البعیرُ: درخت غضا چرنے سے اونٹ کے پیٹ میں درد ہونا صفت غَضٍ مونث غَضِیَة جمع غَضَایا۔ ـــ ت الارضُ: زمین کا درخت غضا کی بہتات والا ہونا۔الغَضَا جس کا واحد غَضَاة ہے (ن) جھاؤ کا درخت، جھاڑی۔اهلُ الغضا: نجد کے رہنے والے ذئب الغضا: خباثت اور دھوکے بازی کی مثل الغَاضِیَة جمع غَوَاضٍ: تاریک، روشن (ضد) کہا جاتا ہے۔نارٌ غَاضِیَةٌ: روشن آگ، آگ

الغَضْياء: جھاڑ کے درخت اگنے کی جگہ۔ ارضٌ غَضْياء: بہت جھاؤ کے درختوں والی زمین۔

۲۔ اَغْضىٰ اِغْضاءً الليلُ: رات کا تاریک ہونا۔ صفت غاضٍ (خلاف قیاس) ـــــ عينَهُ: آنکھ بند کرنا۔ موندنا۔ ـــ على الامر: پر خاموش رہنا اور صبر کرنا۔ کہا جاتا ہے۔ اَغْضى عنه طرفَهُ: سے نگاہ پھیر لی۔ کہا جاتا ہے۔ أغضى على القذى: پر صبر کر کے معاف کر دینا کو نظر انداز کر دینا، سے عمداً احتراز کرنا۔

تَغاضى: آنکھیں بند کرنا۔ ـ عنه: سے غفلت برتنا۔

الغاضِية جمع غَواضٍ: غاضى کا مونث تاریک، روشن (ضد)۔ کہا جاتا ہے۔ ليلةٌ غاضِيَةٌ یعنی تاریک رات

◌ اَغْضى: اپنی آنکھ بند کر لینا۔ ـعَيْنَه: اپنی آنکھیں بند کر لینا۔ ـ ه/ عن: کو نظر انداز کر دینا، کو دیکھنے سے گریز کرنا، پر التفات نہ کرنا، کی پرواہ نہ کرنا، کا لحاظ نہ کرنا، کو معاف کرنا، پر آنکھیں بند کر لینا، کو نہ دیکھنا۔

ـعن: سے نرمی کا برتاؤ کرنا، پر شفقت کرنا، کرم کرنا کو برداشت کرنا، سے چشم پوشی کرنا، اغماض کرنا، تغاضى عـــن: کو نظر انداز کرنا، ظاہر کرنا کہ اس نے کو نہیں دیکھا۔ تـغاضى عنه بمعنى اغضى عنه: ظاہر کرنا کہ اس نے اسے نہیں دیکھا۔ عَـلَى احرّ مِن جمر الغضىٰ: ناقابل برداشت صورت حال میں ہونا، سخت مضطرب لفظی ترجمہ، جھاڑ کے انگاروں سے زیادہ گرم جگہ پر۔

غـط: غَـطَّ ـُ غَطًّا الشئَ في الماء: کو پانی میں ڈبونا، غوطہ دینا۔ ـــــ ـُ غَطَّاهُ: کو زور سے نچوڑنا۔ اَغَطَّ الشئَ في الماء: کو پانی میں ڈبونا، غوطہ دینا۔ تَغاطَّ الرجلان في الماء: ایک دوسرے کو پانی میں غوطہ دینا

۲۔ غـطَّ ـِ غَطِيْطًا النائمُ: سونے والے کا خراٹے لینا۔ ـالبعيرُ: اونٹ کا بلبلانا۔

۳۔ الـغَطاط واحد غَطاطة (ح): قطا پرندے کی ایک قسم۔ ـالغُطاط: صبح کا ابتدائی حصہ۔ ا: غُطَيْطَة: کہر (عام زبان میں)۔

۴۔ غَطْغَطَ غَطْغَطَةً ت القِدرُ: ہانڈی کا بہت ابلنا۔ ـــ البحرُ: سمندر کی موجوں کا بلند اور شدید ہونا۔ ـــــ النوم على فلانٍ: پر نیند کا غلبہ ہونا۔ تـغَـطْـغَطَ البحرُ: سمندر کی موجوں کا بلند اور شدید ہونا۔ ـــــ الشئُ: بکھرنا، متفرق ہونا۔ الغَطْغَطَة (مص): بھٹ تیتر کی آواز کی نقل کرنا۔ الـغَطاغِط واحد غُطْغُط (ح): بکری کے مادہ بچے۔

◌ غـطَّ ـُ غَطًّاه/ ه في: کو میں ڈبونا، ڈبا دینا، کو میں یکا یک گھسیڑنا، غـطَّ ـِ غَطِيطًا: خراٹے لینا۔ اَغَطَّ ه / ه في: کو میں ڈبونا، ڈبا دینا، گھسیڑنا۔ اِنْـغطَّ فـــي: میں ڈوبنا، ڈبا دیا جانا، یکا یک گھسیڑا جانا۔ غَـطِيط: خراٹے، خراٹے لینا غُطَيْطَة: کہر، کہرا، سخت دھند، دھند

غطر: ا۔ غَطْرَس غَطْرَسَةً على فلان: کے سامنے تکبر کرنا۔ ـــ الرجلُ: اپنے ہم عصروں پر دست درازی کرنا۔ ـــ بالشئ: پر خوش ہونا، تعجب کرنا۔ ـــ تَغَطْرَسَ: اترانا، متکبرانہ انداز سے چلنا۔ الغِطْرِس جمع غطارِس و الغِطْرِيس ج غَطارِيس: متکبر، خود پسند۔

۲۔ غَطْرَسَ غَطْرَسَةً ه: کو غضبناک کرنا تَغَطْرَسَ: غضبناک ہونا۔

۳۔ تَغَطْرَسَ: بخل کرنا۔

۴۔ غَطْرَشَ الليلُ بصرَهُ: رات کا آنکھ کو تاریک کر دینا۔ ـ بصرُهُ: آنکھ کا تاریک ہونا۔

۵۔ تَغَطْرَفَ: متکبرانہ چال چلنا، تکبر کرنا الغَطْرَفة: تکبر۔ الغِطراف و الغِطْرِيف جمع غَطارِفة و غَطارِيف: خوش طبع جوان، سخی، سردار خوب صورت، دولتمند، الغِطْرَوف و الغِطْرُوف: خوش طبع جوان۔ خوبصورت

۶۔ الـغِطْرِيف جمع غَطارِيف (ح): باز کا بچہ۔ (ح): مکھی۔

◌ غَـطْـرَسَ: مغرور، متکبر، خود پسند، نخوت پسند نک چڑھا، اپنی مرضی کے تابع کرنے والا، امارت پرست، پر غرور یا خود بین و بر خود غلط ہونا۔ تَـغَـطْـرَسَ بمعنی غَطْرَسَ۔ تَغَطْرَسَ في مِشْيَتِهِ: اترا کے چلنا، اکڑ کے چلنا، اینٹھ کر چلنا، مغرورانہ رویے یا وطیرے کا مظاہرہ کرنا۔ غَطْرَسَة: غرور، تکبر، خود پسندی، خود بینی، اکڑ، گستاخی، بے شرمی، بے حیائی، امارت پرستی غِطْرِيس جمع غَطارِيس: مغرور، متکبر، اکڑفوں، اپنی مرضی کے تابع کرنے والا، نک چڑھا، امارت پرست سا، خود پسند، پر غرور، بر خود غلط، خود بین۔ مُـتَـغَـطْـرِس بمعنی غِطْرِيس۔ غِطْرِيف جمع غَطارِيف و غَطارِف و غَـطـارِفة: طاقت ور حکمران، نواب، راجا، شریف عظیم اور مشہور شخص۔

غطس: غَطَسَ ـِ غَطْسًا في الماء: پانی میں ڈوبنا۔ ـ في الاناء: برتن پر منہ لگا کر پینا۔ ـــ هُ في الماء: کو پانی میں غوطہ دینا غَـطَّـسَ هُ في الماء: کو پانی میں غوطہ دینا۔ ـــ تـغاطَسَ القومُ في الماء: ایک دوسرے کو پانی میں غوطہ دینا۔ ـــ الرجُلُ: غفلت برتنا الغاطِس (فا) ليلٌ غاطِسٌ: تاریک رات الغاطِسَة جمع غَـواطِس: غاطِس کا مونث الغِطاس عند الـنـصـارى: نصرانیوں کی ایک عید، عید ظہور الٰہی۔ الـغَـطّـاس پانی کی گہرائی میں غوطہ لگانے والا۔ اسے غَـــوّاص بھی کہتے ہیں۔ (ح) غوطہ خور پرندہ۔ الـغُـطُـوس لڑائیوں میں پیش قدمی کرنے والا۔ التَـغْطِيس (مص) عند المسيحيين: بپتسمہ دینے کی ایک قسم۔ باقی دو قسمیں الشَـكْـب اور الـرش کہلاتی ہیں۔ الـمَـغْطِـس: غوطہ لگانے کی جگہ۔ المِغْطَس جمع مَغاطِس: غوطہ دینے کا ایک بڑا برتن۔

◌ غَـطَـسَ ه/ ه في: کو پانی میں ڈبو دینا کو اچانک پانی میں گھسیڑ دینا، کو پانی میں ڈبونا۔ ـفي: پانی میں ڈبکی لگانا، غوطہ مارنا، یکا یک کود پڑنا یا چھلانگ لگانا، غوطہ لگانا، ڈوبا ہوا ہونا، ڈوبنا۔ غرقاب یا غرق ہونا، زیر آب ہونا۔ غَـطَّـسَ ه/ ه في: کو پانی میں ڈبکی دینا، غوطہ دینا، ڈبونا۔ ـــ ه: کو بپتسمہ دینا، اصطباغ دینا۔ تَغَطَّسَ: غوطہ لگانا۔ ـــــ في: میں نہانا غِطاس: اصطباغ۔ الغِطاس: نصاری کی ایک عید المَـغْطِس: بھی کہتے ہیں۔ غَطّاس: غوطہ خور (آدمی یا پرندہ) مَغْطِس جمع مُـغـاطِس: نہانے کا ٹب (Bath-tub) پانی میں چھلانگ لگا کر نہانا۔ (Plunge bath) تغطيس: ڈبا دینا، پانی میں یکا یک گھسیڑنا۔ ڈبونا، بپتسمہ، اصطباغ۔

غطش: ا۔ غَـطَـشَ ـِ غَطْشًا الليلُ: رات کا تاریک ہونا، صفت۔ غـاطِش و اَغْـطَـش، غَطِشَ ـَ غَطَشًا: کمزور نظر والا ہونا۔ دھندلی نظر والا ہونا صفت اَغْـطَـش و غَـطِـش م غَطْشاء و غَطِشَة جمع غُـطْـش و غَـطِشـات أَغْطَشَ الليلُ: رات کا تاریک ہونا۔ ـــ اللّٰهُ الليلَ: اللہ تعالیٰ کا رات کو تاریک کرنا۔ تَغَطَّشَ ت عينُهُ: کی نگاہ کمزور ہونا۔ تَغاطَشَ عـنه: سے جان بوجھ کر اندھا یا غافل بننا۔ اِغْطاشَّ: کمزور نظر والا ہونا۔ الـغَـطَـش في العين: سیلان اشک کے ساتھ نظر کی کمزوری۔ الـغُطاش: رات کی تاریکی لیلةٌ غَطْشاء: تاریک رات۔ فلاةٌ غَطْشاء و غـطيش و غَطْشى: بے راستہ اور بے آب ریگستان کہا جاتا ہے: رکبنا فلاةً غُطْشى و نحن كرمالها عَـطْشَى: ہم ایک بے راستہ اور بے آب ریگستان میں گئے۔ ہم اس ریگستان کی ریت کی طرح پیاسے تھے۔

۲۔ غَطَشَ ـِ غَطْشًا و غَطَشانًا: کسی بیماری اور بڑھاپے کی وجہ سے آہستہ آہستہ چلنا۔

◌ غَطَش: دھندلی نظر

غطف: ا۔ غَـطِـفَ ـَ غَطَفًا: پلکوں کا دراز ہونا اور مڑ

جانا صفت اَغْطَف مونث غَطفاء جمع غُطف۔ الغطَف (مص): زندگی کی آسودگی وفراخی۔ الأغطَف من العیش: آسودہ زندگی۔

غطم: ۱۔ الغِطَمّ: بڑا سمندر، وسیع الاخلاق آدمی۔ بڑا جمگھٹا۔

۲۔ غَطمَطَ البحرُ: سمندر کا بڑی بڑی موجوں والا ہونا۔ ـــ ت القدرُ: ہانڈی کا ابلنا۔ ـــ السیلُ: سیلاب کا نیچے گرتے وقت آواز پیدا کرنا تغطمَطَ البحرُ: سمندر کا بہت زوروں کا ہونا اور اس کی موجوں کا بلند ہونا۔ ـــ الصوتُ: آواز کا بیٹھ جانا۔ بحرٌ غامِطٌ: بلند موجوں والا سمندر۔

۳۔ الغطمُطم: بڑا سمندر

غطو: غَطَا ـُ غَطْوًا و غُطُوًّا الشئَ: چیز کو چھپانا، ڈھانکنا۔ ـــ الماءُ وغیرُہٗ: پانی وغیرہ کا بلند ہونا۔ ـــ اللیلُ: رات کی تاریکی کا ہر چیز کو چھپالینا۔ غَطّی تَغْطِيَةً الشئَ: کو چھپانا، ڈھانکنا۔ أَغْطَی إِغْطاءً الشئَ: کو چھپانا، ڈھانکنا۔ ـــ الکرمُ: انگور کی بیل میں پانی جاری ہونا اور اس کی شاخوں کا دراز ہونا۔ تغطّی واغْتَطی: چھپنا۔ الغِطاءُ جمع أَغْطِيَة: پردہ۔ ڈھکن۔ الغِطايَة: عورت کی کرتی، بنیان۔

غطی: غَطَی ـِ غَطْيًا و غُطِيًّا اللیلُ: رات کا تاریک ہونا۔ ـــ الشئَ و علی الشئ: کو چھپانا، کے اوپر ہونا۔ ـــ الشبابُ: جوانی کا بھرنا، بھرپور ہونا۔ ـــ الماءُ: پانی کا بہت ہونا۔ صفت غاطٍ۔ ـ الشجرُ: درخت کا لمبی شاخوں والا ہونا۔ أَغْطَی ہٗ: کو چھپانا۔ ـــ الشجرُ: درخت کا لمبی شاخوں والا ہونا۔ الغاطِيَة غاطی کا مونث، انگور کی بیل۔

○ غطا ـُ غَطْوًا ہ: کو ڈھانپنا، ڈھانکنا، کو چھپانا، کو اوپر ڈالنا۔ غطّی ہ/ ہ ب: کو سے ڈھانپنا، ڈھانکنا، کو سے چھپانا، کو سے لپیٹنا۔ ـــ ہ ب: کسی چیز پر کسی اور چیز کا سرک آنا، کو سے ڈھانکنا، ڈھانپنا ـــ ہ: اخراجات وغیرہ کے لئے کافی ہونا ـــ علی: کو ماند کرنا، سے کہیں زیادہ روشن ہونا، سے بازی لیجانا، کو تاریک کرنا، کو مبہم بنانا، (شور وغیرہ کا) آواز کو دبالینا، سے زیادہ مضبوط وقوی ہونا، سے زیادہ فیصلہ کن ہونا۔ تَغَطّی ب: سے ڈھکا ہونا، ڈھانپا ہونا، سے لپٹا ہونا، سے چھپا ہونا، سے اپنے آپ کو ڈھانپنا، میں اپنے آپ کو لپیٹنا، سے اپنے آپ کو چھپانا، سے پردہ کرنا اِغْتَطی: بمعنی تَغَطّی۔ غطاء جمع أَغْطِيَة: ڈھکنا، سرپوش، پوش، پوشش، چادر، شال، کھیس، وغیرہ ریپر، لپٹا ہوا کاغذ Wrapper لپیٹنے کا کاغذ Wrapping، لفافہ، لباس

تَغْطِيَة: (اخراجات وغیرہ کیلئے) کافی ہونا، نوٹوں کی کوریج Note Coverege

غفّ: ۱۔ غَفَّ الطائرُ (عند العامة): پرندہ کا گر پڑنا (سریانی لفظ ہے)

۲۔ تغفّفَ ت الدابّةُ: جانور کا موسم کے چارہ پر پہنچنا۔ ـــ الاناءَ او الضرعَ: برتن یا تھن کے باقیماندہ کو لینا۔ اِغْتَفَّ ت الدابّةُ: جانور کا موسم بہار کے چارہ کو پہنچنا، چارہ کھانا۔ ـــ فلاناً: کو کچھ دے دینا۔ الغفّ: سوکھے پتے۔ الغُفّة: اونٹ کا جلدی میں کھایا جانے والا چارہ۔ آسودہ زندگی، خوراک کی کفایت۔ غُفّة الاناء او الضرع: برتن یا تھن میں بچی ہوئی چیز یا دودھ

○ غَفَّ ـِ غَفًّا: بے خبری میں جالینا ـــ علی: کو پکڑنا، زبردستی لینا۔

غفر: ۱۔ غَفَرَ ـِ غَفْرًا و غَفِيرًا و غَفِيرَةً و غُفْرانًا و مَغْفِرَةً و غُفُورًا له الذنبَ: کا گناہ چھپانا، معاف کرنا۔ ـ الامرَ: کام یا بات کی اصلاح کرنا ـــ غَفْرًا الشئَ: کو چھپانا ـــ الشیبَ بالخضاب: بالوں کی سفیدی کو خضاب سے چھپانا۔ غَفَّر الشئَ: کو ڈھانکنا، کو چھپانا۔ ـ الرجُلَ: کو غفر اللہ کہنا۔ اَغْفَرَہٗ: کو چھپایا۔ تغافَروا: ایک دوسرے کی مغفرت کی دعا کرنا۔ اِغْتَفَر اللہُ ذنبَہٗ: اللہ کا کسی کا گناہ بخشنا۔ اِستَغْفَرَ اللہَ الذنبَ و مِنَ الذنب: اللہ تعالیٰ سے گناہ کی بخشش مانگنا۔ الغُفْرَة: ہر وہ چیز جس سے کسی چیز کو چھپائیں کہا جاتا ہے۔ غَفَرَ الشئَ بغُفْرَتِہٖ: اس نے چیز کی اس چیز سے اصلاح کی جس سے اصلاح کرنی چاہیے تھی۔ الغِفارَة: ایک قسم کا خود جو سپاہی کلاہ کے نیچے پہنا کرتا ہے۔ ٹکڑا جس سے کمان کے گوشہ کو لپیٹتے ہیں۔ عورت کے بال چھپانے کی اوڑھنی، ہر وہ شئے جس سے کسی دوسری چیز کو چھپائیں الغِفارَة: وسیع چادر یا جبہ جس کو احبار یہود اور پادری پہنتے ہیں۔ الغَفُورُ: مذکر و مونث کیلئے الغَفّار م غَفّارَة: بہت مغفرت کرنے والا۔ بہت بخشنے والا (اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنہ میں سے ہیں) اور معنی ہے اپنے بندوں کے گناہوں کا پردہ پوشی کرنے والا اور ان کی غلطیوں اور گناہوں سے درگزر کرنے والا۔ الغَفِير (مص): کہا جاتا۔ جاؤ و الجمّاً غفيراً و جمَّ الغفير و الجمَّ الغفيرَ: وہ سب (شریف اور رذیل) آئے۔ الغَفِيرَة (مص): اصلاح کا ذریعہ، کثرت، زیادتی۔ المِغْفَر و المِغْفَرة جمع مَغافِر: خود

۲۔ غَفِرَ ـَ و غَفِرَ ـِ غَفَرًا المریضُ: بیمار کا گئی ہوئی بیماری میں پھر مبتلا ہونا۔ ـــ الجرحُ: زخم کا دوبارہ کھل جانا۔ غُفِرَ المریضُ: بیمار کا گئی ہوئی بیماری میں پھر مبتلا ہو جانا

۳۔ غَفِرَ ـَ غَفَرًا و اِغْفارًا الثوبُ: کپڑے کا روئیں دار ہونا۔ الغَفَر: کپڑے کا رواں ـــ و الغُفار: گردن، رخساروں اور گدی پر ہونے والے بال، جو روئیں دار ہوں۔ الغَفَر بمعنی غَفَر: چھوٹی چھوٹی گھاس۔ الغَفِر: روئیں دار، کہا جاتا ہے۔ رجلٌ غَفِرُ القفا وامرأةٌ غَفِرَةُ الوجه: یعنی مرد جس کی گدی پر اور عورت جس کے چہرے پر روئیں دار بال ہوں۔ الغَفِير (مص): سبزہ کے بال۔

۴۔ اَغْفَر الرِمْثُ: کڑوے پودے کا گوند نکلنا۔ تَغَفَّرَ: درختوں سے گوند جمع کرنا۔ المِغْفَر و المُغْفُر و المُغْفُور جمع مَغافِر و مَغافِير: درخت سے بہنے والا گوند۔

۵۔ الغَفْر (فلك): تین چھوٹے ستارے ـــ و الغُفْر جمع غِفَرَة و اَغْفار و غُفُور (ح): پہاڑی بکری کا بچہ۔ الغُفر (ح): گائے کا بچہ۔ الغِفار: رخسارہ پر نشان۔ المُغْفِرَةُ (ح): پہاڑی بکری جو بچہ والی ہو۔

○ غَفَرَ ـِ غَفْرًا و مَغْفِرَةً و غُفْرانًا ل ہ: کو کچھ معاف کر دینا، بخش دینا ـــ ہ ل: کو کوئی معافی دینا۔ ـــ ہ: کو بخشنا، کم کرنا لا یُغْفَر: ناقابل معافی، ناقابل عفو۔ اِغْتَفَر ل ہ: کو کچھ معاف کر دینا، بخش دینا۔ ل ہ: کو کوئی معافی دینا ـــ ہ: کو بخش دینا، کم کرنا۔ لایُغْتَفَر: ناقابل معافی، ناقابل عفو۔ اِستَغْفَر ہ ل/ من/ ہ: (گناہ وغیرہ) کے لئے کسی سے معافی طلب کرنا)، سے درخواست کرنا کہ وہ (گناہ غلطی وغیرہ) معاف کر دے، سے کیلئے معذرت کرنا، عذر خواہی کرنا۔ أستغفرُ الله: میں اللہ سے معافی/بخشش طلب کرتا ہوں، (مختلف مواقع پر کہا جاتا ہے۔ خصوصاً تعریف، داد و تحسین پر، کو شرافت و انکسار سے مسترد کرتے ہوئے گویا یہ کہنا: مہربانی کر کے ایسا نہ کہئے یا بالکل نہیں) غَفْر: معافی، بخشش، عفو درگزر۔ غفراً: مجھے معاف کر دیں، میں آپ سے معافی کا طالب ہوں۔ غَفُور: معاف کرنے پر بخوشی مائل، بہت معاف کرنے یا بخش دینے والا (اللہ تعالیٰ کے لئے خصوصی طور پر استعمال ہوتا ہے) غَفّار: معاف کرنے پر بخوشی مائل، بہت معاف کرے یا بخش دینے والا (اللہ تعالیٰ کے لئے خصوصی طور پر آتا ہے) غُفْران: معافی، بخشش، کی عیدُ صوم الغفران یا عید الغُفران: عید کفارہ (عیسائیوں کی) مَغْفِرَة: معافی، بخشش، کی المغفور له: مرحوم، متوفی، آنجہانی لفظی

معنی جس کو معاف کر دیا گیا، بخش دیا گیا) غَفَرَ علی: کی حفاظت کرنا، کو بچائے رکھنا، کی نگہبانی کرنا۔
غَفُرَة: ڈھکنا، غَفِير: بہت (ہجوم) وافر (مقدار) بڑی (تعداد جمع غُفَراء: محافظ، سنتری، چوکیدار، جمٌّ (جمع) غفیر: بڑی تعداد یا مقدار، لوگوں کا بڑا اجتماع۔ غِفَارَة جمع غَفَائِر: سر پر باندھنے کا رومال یا سر کی چادر۔ مِغفَر جمع مَغَافِر: خود (helmet)

غفش: الغفش: آنکھ کا کیچڑ۔

غفص: غَافَصَ غِفَاصًا و مُغَافَصَةً ہٗ: کو اچانک آلینا، کو بے خبری میں جا پکڑنا، الغافِصة جمع غَوافِص: بلائے ناگہانی، اچانک آنے والی مصیبت۔

غفق: ۱۔ غَفَقَ ـِ غَفْقًا علیه: پر اچانک آجانا، حملہ کرنا۔ ـــ ہٗ بالسوط: کو چابک سے بہت مارنا۔ اِغْتَفَقَ به: کا احاطہ کرنا۔
۲۔ غَفَقَ ـِ غَفْقًا الرجُلُ: اچانک واپس آجانا۔ المَغفِق: واپسی کی جگہ۔ المُنْغَفَق: واپس ہونے اور مڑنے کی جگہ۔
۳۔ غَفَقَ ـِ غَفْقَةً: تھوڑی سی نیند لینا۔ غَفَّقَ: اونگھنا۔
۴۔ تَغَفَّقَ الشرابَ: تمام دن شراب پینا یا گھڑی گھڑی شراب پینا۔
۵۔ الغَفْق: ہلکی بارش

غفل: ۱۔ غَفَلَ ـُ غُفُولاً و غَفْلَةً و غَفَلاً عنه: سے غافل ہونا، کو بھولنا، چھوڑنا، غَفَّلَ ہٗ: کو غافل بنانا یا کہنا۔ غَافَلَ ہٗ: کی غفلت کے وقت کا انتظار کرنا۔ اَغْفَلَ الشئَ: کو نظر انداز کرنا، چھوڑ دینا۔ ـــ ہٗ: کو غافل کہنا یا سمجھنا۔ کو اس کے کام کے وقت کا پوچھنا، کی فراغت کا انتظار نہ کرنا۔ تَغَفَّلَ و اِسْتَغْفَلَ ہٗ: کی غفلت کے وقت کا انتظار کرنا تغافل: اپنے آپ کو غافل ظاہر کرنا، غفلت کا بہانہ کرنا۔ ـــ ہٗ: کی غفلت کے وقت کا انتظار کرنا۔ ـــ عن الامر: کو بھول جانا۔ اِغْتَفَلَ ہٗ: کو غافل جاننا، کی غفلت کا انتظار کرنا۔ الغُفل من الرجال جمع اَغْفَال: وہ شخص جس سے نہ کسی بھلائی کی امید ہو نہ اس سے خطرہ کا ڈر ہو۔ الغفل (مص): فراخیٔ زندگی، کہا جاتا ہے۔ هو فی غَفَلٍ من عیشه: وہ زندگی کی فراخی میں ہے۔ الغُفْلان: غافل، غفلت ولا پرواہی الغُفْلان: غافل۔ المَغْفَلَة: لب زیریں کے نیچے بال۔ المُغفَّل (مفع): بے خبر، سادہ لوح
۲۔ غَفَلَ ـُ غُفُولاً و غَفْلَةً و غَفَلاً الشئَ: کو چھپانا۔ غَفَّلَ الشئَ: کو چھپانا۔ أَغْفَلَ الکتابَ: تحریر پر نقطے نہ لگانا۔ الغُفل جمع اَغْفَال: بے علامت، بے حسب آدمی۔ ـــ من الشِعْر: شعر جس کا قائل معلوم نہ ہو۔ ـ من الارض: غیر آباد زمین۔ ـ من الکتب: جس کے مصنف کا نام نہ دیا گیا ہو۔ ـ من الشعراء: مجہول شاعر۔ نَعَمٌ اغفالٌ: وہ مویشی جنہیں داغا نہ گیا ہو۔

○ غَفَلَ ـُ غَفْلَةً و غُفُولاً عن: کو نظر انداز کر دینا، میں غفلت کرنا، سے غفلت کرنا، لاپرواہ ہونا، کی پرواہ نہ کرنا، پر توجہ نہ دینا، کو بھولنا، بھول جانا۔ غَفَّلَ ہٗ: کو بے پرواہ بنانا، غافل بنانا، لاپرواہ بنانا یا توجہ نہ کرنے والا بنانا۔ غَافَلَ ہٗ: کی غفلت یا بے پرواہی کو استعمال کرنا یا اس سے فائدہ اٹھانا، کو اچانک جالینا، بے خبری میں جالینا۔ اَغْفَلَ ہ: کو نظر انداز کرنا، کی پرواہ نہ کرنا، میں غفلت کرنا، سے غفلت کرنا، لاپرواہ ہونا، پر توجہ نہ کرنا، کو بھولنا یا بھول جانا، کو چھوڑ دینا، کو وضاحت اور تعین کے بغیر چھوڑ دینا۔ تَغَفَّلَ: بمعنی غَافَلَ۔ تَغَافَلَ: غفلت یا لاپرواہی یا بے خبری ظاہر کرنا یا کا بہانہ کرنا۔ ـــ ہٗ/ ہ: کو نظر انداز کرنا، سے غفلت کرنا، کی پرواہ نہ کرنا، کی ہکی کرنا۔ ـ عن: پر کوئی توجہ نہ دینا، میں دلچسپی نہ لینا، کے بارے میں غیر جانبدار ہونا، اِسْتَغْفَلَ بمعنی غافل: نیز اِسْتَغْفَلَ ہٗ: کو بے وقوف سمجھنا، کو بے وقوف بنانا، غُفْل: لاپروا، بے پروا، غافل، توجہ نہ کرنے والا، جس پر نشان نہ ہو، غیر معین، غیر واضح، بے نام، گمنام، غیر معروف ـــ من: سے محروم، خالی، غفل من التاریخ: بلا تاریخ، جس پر تاریخ نہ دی گئی ہو غُفْل من الامضاء (التوقیع): بغیر دستخط، بلا دستخط شدہ، غیر معروف، گمنام، حدید غُفل: پگ آئرن، کروڈ آئرن (دیگ کا لوہا، دیگی لوہا، خام یا کچا لوہا) غَفْل: بے پروائی، غفلت، بے توجہی، نادانستگی، بے خبری، غَفْلَة: بے پروائی، غفلت، بے توجہی، نادانستگی، غفلت، بے مرضی، بے اعتنائی، بے وقوفی، حماقت، موتُ الغَفْلة: اچانک موت علی غفلة اور علی حسن غفلةَ: اچانک، بے خبری میں غَفْلان: بے پروا، غافل، غفلت شعار، سہل انگار، لاپروا، توجہ نہ کرنے والا، بے توجہ، اونگھتا ہوا، نیم خوابیدہ، خواب آلود۔ تَغْفِیل: تضحیک، اِغْفَال: غفلت، تغافل، تساہل، بے اتفاقی، بے پروائی، نظر اندازی، ہکی، فروگزاشت، تغافل: غفلت، تساہل، غافل جمع غافلون و غُفُول و غُفَّل: بے پروا، غافل، غفلت شعار، سہل انگار، بے خبر، بے توجہ، مُغَفَّل: کٹھور، بے حس، سرد مہر، ذہنی طور پر کاہل، غیر جانبدار، نامخالف، نہ حامی، غیر متوجہ، سادہ لوح، آسانی سے دھوکا کھا جانے والا۔ مُتَغَفِّل: احمق، گدھا، کند ذہن، غبی، کودن، بے وقوف، گاودی مُغْفَل: گمنام، غیر معروف، شرکة مُغْفَلَة: جائنٹ سٹاک کارپوریشن Joint stock corporation

غفو: غَفَا ـُ غَفْوًا و غُفُوًّا و غَفِيَ يَغْفَى غَفْيَةً و أَغْفَى: اونگھنا، ہلکی نیند لینا۔ عموماً أَغْفَيْتُ: کہا جاتا ہے کبھی غَفَيْتُ بھی کہہ دیتے ہیں الغَفْوَة: غفا سے اسم مرہ ہے، ہلکی نیند اونگھ، جھپکی۔
۲۔ غَفَا ـُ غَفْوًا و غُفُوًّا الشئُ: پانی پر تیرنا۔

○ غَفْوة جمع غَفَوات اور اِغْفَاءَة: نیند، خواب، جھپکی، قیلولہ، ہلکی سی نیند (کرسی وغیرہ پر) مختصری نیند، اونگھ۔

غفی: ۱۔ غَفَى ـِ غَفْيًا الطعام: غلہ کو صاف کرنا، اَغْفَى الطعامَ: غلہ کو صاف کرنا۔ ـ الطعامُ: غلہ میں بہت کوڑا کرکٹ ہونا۔ ـ الرجُلُ: آدمی کا کھلیان میں بھوسہ پر سونا۔ اِنْغَفَى الشئُ: ٹوٹ جانا الغَفَى: گیہوں کا چھلکن الغُفَاء: گیہوں میں ملے ہوئے تنکے اور چھوٹے گیہوں، کھجور کے درخت کی گرد و غبار جیسی آفت جو کھجوروں کو پکنے نہیں دیتی۔
۲۔ الغُفَاءَة: آنکھ کی سفیدی۔
الغَفْيَة: بلند ٹیلہ جس پر پانی نہ چڑھ سکے۔

غق: غَقَّ ـِ غَقًّا و غَقِيقًا القارُ: رال کا باآواز جوش کھانا۔ ـ الصقرُ: شکرہ کا آواز نکالنا۔ الغَقّ (مص): کوے کی آواز کی نقل، غَقُّ الماء و غَقِيقُه: کھلی جگہ سے تنگ جگہ میں داخل ہوتے ہوئے پانی کی آواز۔ الغَقَّاق: مبالغہ کا صیغہ۔

غل: ۱۔ غَلَّ ـُ غَلًّا فی الشئ: کو کسی چیز میں داخل کرنا۔ ـ المفازةَ: ریگستان میں داخل ہونا۔ الشئَ: چیز چرا کر اپنے سامان میں رکھ لینا۔ الماءُ بین الاشجار: پانی کا درختوں کے درمیان بہنا۔ ـــ الغِلالَةَ: شلوکہ پہننا۔ ـــ ہٗ: کو ہتھکڑی یا طوق ڈالنا۔ ـــ غُلُولاً فی الشئ: میں داخل ہونا۔ ـ فی البلاد: ملک میں گھستے ہوئے دور تک جانا۔ غَلَّلَ الغِلالَةَ: شلوکہ پہننا۔ ـــ ہٗ: کو ہتھکڑی یا طوق ڈالنا۔ اَغَلَّ الجازرُ فی الجلد: قصاب کا کھال کھینچتے وقت کچھ گوشت اور چربی کو کھال میں لگا چھوڑنا۔ تَغَلَّلَ فی الشئ: میں داخل ہونا۔ ـ بالعالیة: خوشبو لگانا۔ اِنْغَلَّ فی الشئ: میں داخل ہونا۔ اِغْتَلَّ الثوبَ: کپڑے کا اور کپڑوں کے نیچے پہننا۔ ـــ بالغالیة: خوشبو لگانا۔ الغُلّ جمع اغلال و غُلُول: ہتھکڑی، طوق، کہا جاتا ہے۔ هذا غُلٌّ فی عنقك: یہ تمہاری گردن میں طوق ہے، جو گردن میں پڑا رہیگا اور تمہارے عذاب کا باعث بنا رہے گا۔ الغَلَل جمع اَغلال: درختوں کے درمیان بہنے والا پانی۔ کھال کھینچتے وقت اس پر چھوڑا ہوا گوشت، چھلنی۔

الغُلَّة جمع غُلَل: کپڑوں کے نیچے پہننے کا کپڑا، وہ چیز جس میں کوئی چھپ جائے۔ کوزے کے سر پر باندھنے کا کپڑا۔ الغِلالة جمع غَلائِل: شلوکہ جو کپڑوں یا زرہ کے نیچے پہنتے ہیں۔ زرہ کے دو حلقوں کو جوڑنے والی میخ۔ الغالِيَة: مشک اور عنبر سے بنی ہوئی خوشبو۔ الغَلِيلَة: غلائل کا واحد۔ زرہ یا زرہ کے نیچے پہننے کا کپڑا۔

۲۔ غَلَّ ـُ غُلُولاً: خیانت کرنا۔ غَلَّ بصرُهُ: نگاہ کا بھٹک جانا۔ ـــ ـِ غِلًّا و غَلِيلاً صدرُهُ: سینہ کا کینہ سے پُر ہونا۔

اَغَلَّ الخطيبُ: خطیب کا اپنے کلام میں حق بجانب نہ ہونا، حق تک نہ پہنچنا۔ الرجُلَ: خیانت کرنا۔ ہُ: کو خیانت کی طرف منسوب کرنا۔ الغِلّ: کینہ، کھوٹ الغَلِيل: کینہ

۳۔ غُلَّ غَلًّا و غُلَّةً: کو سخت پیاس لگنا، سخت پیاسا ہونا، صفت۔ غَلِيل و مَغْلُول و مُغْتَلّ۔ الغَلّ جمع اغلال و غُلُول: پیاس۔ الغُلَّة جمع غُلَل: سخت پیاس۔ الغُلَل: پیاس۔ الغليل: سخت پیاسا، سخت پیاس۔ محبت یا غم کی گرمی۔ الغليلة: غليل کا مونث۔ المُغْتَلّ: پیاسا کہا جاتا ہے۔ انا مُغْتَلٌّ اليه: میں اس کا مشتاق ہوں۔

۴۔ اَغَلَّتِ الارضُ: زمین کا غلہ پیدا کرنا، غلہ والی ہونا۔ ـــ علی عياله: بال بچوں کے لئے غلہ لانا۔ اِغْتَلَّ الضيعةَ: جائیداد کا غلہ لینا۔ اِسْتَغَلَّ الارضَ: زمین کا غلہ لینا ـــ عَبْدَهُ: غلام کو غلہ لانے پر مجبور کرنا۔ الغَلَّة جمع غَلّات و غِلال: گھر کے کرایہ کی آمدنی یا زمین کا ماحصل۔ المِغْلال: بہت غلہ والا۔ المُغَلّات و المُسْتَغَلّات: زمین کا نفع کرایہ کی شکل میں یا غلہ کی صورت میں۔

۵۔ اَغَلَّ البصرَ: تیز نظر کرنا۔

۶۔ غَلْغَلَ غَلْغَلَةً و تغلغل: چلنے میں جلدی کرنا۔ فی الشیٔ: میں تھکن اور سختی سے داخل ہونا۔ کہا جاتا ہے۔ غَلْغَلَ اليه رسالةً: اس نے اسے ایک خط بھیجا، جو ایک شہر سے دوسرے شہر تک لیجایا جاتا ہے۔ الغَلْغَل جمع غلاغل: درخت کی گہری جڑ۔ رِسالَةٌ مُغَلْغَلَةٌ: ایک شہر سے دوسرے شہر میں پہنچایا ہوا خط۔

○ غَلَّ ـُ غَلًّا ہ فی: کوئی چیز۔ میں، کے درمیان ڈالنا، داخل کرنا، رکھنا، لگانا ـــ ہ: میں داخل ہونا ـــ ہ: کو ہتھکڑی یا طوق ڈالنا، کو ہتھکڑی لگانا، کو بیڑیاں ڈالنا۔ ـــ (زمین کا) فصل پیدا کرنا، فصل یا پیداوار دینا۔ غَلَّ يده الى عنقه: کنجوس ہونا، کچھ نہ دینا، کچھ نہ خرچ کرنا۔ غَلَّ ـِ غَلًّا: (سینہ کا) کینہ یا نفرت سے بھرا ہونا۔ غُلَّ غَلًّا و غُلَّةً: سخت پیاسا ہونا۔ غَلَّلَ ہُ: کو طوق یا ہتھکڑی ڈالنا۔ کو ہتھکڑی لگانا۔ اَغَلَّ: (زمین کا) فصل پیدا کرنا۔ فصل یا پیداوار دینا ـــ ہ علی: کی بات مان لینا، (کی خواہش) کے آگے جھک جانا۔ تَغَلَّلَ فی: میں داخل ہونا۔ انغلّ بمعنی تَغَلَّلَ۔ اِسْتَغَلَّ ہ: کو جمع کرنا، پانا، حاصل کرنا، جیتنا، (فصل) کاٹنا، پر نفع کمانا، کی آمدنی وصول کرنا، کو استعمال کرنا، پر روپیہ لگا کر نفع حاصل کرنا، کو اچھے نفع میں تبدیل کرنا، ـــ ہ/ہ: سے نفع کمانا، سے فائدہ اٹھانا ـــ ہ: سے ناجائز فائدہ اٹھانا، کا فائدہ اٹھانا، کی لوٹ کھسوٹ کرنا، کا ناجائز فائدہ اٹھانا، کا استحصال کرنا۔ غِلّ: کینہ، نفرت، بغض، فساد، بدباطنی۔ غُلّ: سخت پیاس جمع اغلال: لوہے کا طوق، ہتھکڑیاں، بیڑیاں، زنجیریں، پابندیاں، بندشیں، روک، آڑ، بند، مزاحمت، رکاوٹ۔ غُلَّة: سخت پیاس۔ غَلَّة جمع غَلّات و غِلال: پیداوار، زرعی پیداوار، فصل، مالیہ، غلہ، اناج، دانہ، پھل۔ غِلالة جمع غلائل: بے آستین (کی) قبا، شلوکہ۔ غِلالة النوم: رخت شب، خانگی لبادہ۔ غليل: سخت پیاس سے نڈھال، انتقام کی پیاس، کینہ سے نڈھال، بدنیتی، سرگرم خواہش۔ جمع غلال: سخت پیاسا، پیاس۔ استغلال: استعمال استفادہ، (کان وغیرہ کی) ترقی، ناجائز انتفاع، مطلبی، استعمال، استفادہ، (مزدوروں وغیرہ کا) خون چوسنا، عرق نکالنا، ناجائز یا غلط استعمال، ناجائز انتفاع، استحصال۔ استغلالی: استحصالی۔ مَغْلُول: بیڑیوں میں جکڑا ہوا، ہتھکڑی لگا ہوا، پیاس سے نڈھال، سخت پیاسا۔ مَغْلُول اليد: ست، کاہل، بے حرکت، بے عمل۔ مُغِلّ: پیداواری، پھل دار، بار آور، زرخیز (زمین، مٹی)۔ مُسْتَغِلّ: استحصال کرنے والا، استعمال کرنے والا، نفع پانے والا، فائدہ اٹھانے والا، جاگیردار۔ مُسْتَغَلّ: فصل آور، آمدنی بخش، نفع بخش، پیداوار، زرعی پیداوار، نفع۔

غلب: ۱۔ غَلَبَ ـِ غَلْبًا و غَلَبًا و غَلَبَةً و مَغْلَبًا و مَغْلَبَةً و غُلُبَّی و غِلِبَّی و غُلُبَّةً و غلابِيَةً و اغْتَلَبَ الرجُلَ و غَلَبَ عليه: پر غالب آنا، کہا جاتا ہے۔ غَلَبَ عليه الكرمُ یعنی سخاوت اس کی سب سے بڑی عادت بن گئی، گویا اس کی یہ حالت ہوگئی کہ وہ سوائے فیاض ہونے کے اور کچھ نہیں ہوسکتا۔ غُلِبَ على الشیٔ: کا سے غلبہ کے ذریعہ لیا جانا۔ غَلَّبَ ہُ عليه: کو پر غالب کرنا۔ غالَبَ غِلابًا و مُغالَبَةً ہُ: ایک دوسرے پر غلبہ کی کوشش کرنا۔ تَغَلَّبَ على البلد: (ملک یا شہر) پر بزور قابو پانا، قابض ہونا۔ تَغالَبُوا على البلد: پر قابض ہونے کے لئے ایک دوسرے پر غالب آنے کی کوشش کرنا۔ اِسْتَغْلَبَ عليه الضحكُ: پر ہنسی کا غالب آنا۔ الغالِب جمع غالِبُون و غَلَبَة (فا): کہا جاتا ہے۔ هذا ما يحدث غالبًا و فی الغالب یہ تو اکثر ہوتا رہتا ہے۔ الغَلّاب جمع غَلّابُون: بہت غلبہ پانے والا۔ الأَغْلَب: اسم تفضیل۔ على الأَغْلَب و فی الأَغْلَب: یعنی اکثر و بیشتر۔ الغُلُبَّة (مص) من الرجال: بہت جلد غالب آنے والا۔ المُغَلَّب (مفع): بار بار مغلوب جسکیا ہوا۔ المَغْلَبَة (مص): غلبہ۔ غلبہ کی جگہ۔

۲۔ غَلِبَ ـَ غَلَبًا: موٹی گردن والا ہونا۔ صفت اَغْلَب م غَلْباء جمع غُلْب۔ الغَلْباء: اَغْلَب کا مونث: بڑا اونچا ٹیلہ۔

۳۔ اِغْلَوْلَبَ العشبُ: گھاس کا گھنا ہونا۔ ـــ القومُ: لوگوں کا بہت ہونا۔

الغَلْباء: گھنے درختوں کا باغیچہ۔ بڑا قبیلہ۔

○ غَلَبَ ـِ غَلْبًا و غَلَبَةً ہ/ہ یا علی: کو زیر کرنا، مغلوب کرنا، فتح کرنا، پر غالب آنا، کو نیچا دکھانا، کو شکست دینا، فتح کرنا، پر غالب آنا، کو نیچا دکھانا، کو مارنا پیٹنا، کا بہتر حصہ پانا، پر فاتح ہونا، پہ برتری حاصل کرنا، پر فوقیت حاصل کرنا ـــ ہ / علی: کا ماہر بن جانا، پر غلبہ پانا، قابو پانا، کو زیر کرنا، کو قابو میں لانا، پر قبضہ کرنا، کو زبردستی لے لینا، کو گرفت میں لینا ـــ ہ/ علی: کو زیر کرنا، کو قابو میں لانا، پر قابو پانا، کو گھیرے میں لینا، کو کچل ڈالنا ـــ ہ علی: سے کوئی چیز چھین لینا، کو جھٹکا دیکر اس سے کچھ چھین لینا۔ سے کوئی چیز لوٹ لینا ـــ علی: میں عام ہونا، میں کا رواج ہونا، سے بڑا یا زیادہ یا زیادہ اہم، یا زیادہ بااثر ہونا۔ غلب: اغلب ہونا، غالبًا ہونے والا ہونا۔ غَلَبَ على الظن: اغلب ہونا۔ تغلب عليه الصحةُ او الجدّةُ: ٹھیک، تقریباً صحیح یا نیا ہونا۔ تغلب عليه الكآبة: وہ اکثر اوقات افسردہ، پژمردہ یا بجھا بجھا سا رہتا ہے۔ اس میں حزن و ملال عام ہے۔ يغلب عليه الكرمُ: اس کی نمایاں خوبی اس کی فیاضی ہے۔ غَلَّبَ ہُ علی: کو پر فوقیت دلانا، بالا دست بنانا، کو پر فتح یاب کرنا۔ ہ علی: کو کے اوپر یا سامنے رکھنا۔ غالَبَ ہ: کو شکست دینے کی کوشش کرنا ـــ ہ/ہ: سے لڑنا، لڑائی کرنا، سے لڑنا، بھڑنا، کا مقابلہ کرنا، کے ساتھ جدوجہد کرنا، ہاتھ پاؤں مارنا، سے کشتی کرنا۔ المصاعب: مشکلات کے ساتھ لڑنا ـــ ہ: پر غالب آنا (جیسے نیند)۔ تغلّب علی: پر فتح پانا، پر پورا غلبہ، میں پوری مہارت یا میں

کمال حاصل کرنا۔ پر غالب آنا، قابو پانا، کا ماہر ہونا، سے نبٹ لینا، کو کر لینا، (مزاحمت) کو ختم کر دینا، سے زیادہ اہم ہونا۔ تَغَلَّبَ علیه النُعاسُ اونگھ نے اس پر غلبہ پالیا۔ تـغـالـب ایک دوسرے کے ساتھ کشتی لڑنا، جدوجہد کرنا، غَـلُـب: فتح، فتح کرنا، شکست دینا، غالب آنا۔ غَـلَبة: فتح بے کار گفتگو، بک بک، بچوں کی سی باتیں، غَلَبَاوِی بکواسی، باتونی، بھڑ بھڑیا، فصیح، غَلَّاب: فاتح، فتح مند، کامیاب، بامراد۔ اَغْلَب: بڑا حصہ، اکثریت (کا) بیشتر۔ فی الأغلب: زیادہ تر، بیشتر، اکثر حالتوں میں، عموماً، عام طور پر بالعموم، فی الأغلب و الأَعَمّ: زیادہ تر، بیشتر، اکثر، حالات میں، عموماً، عام طور پر بالعموم۔ فی اغلب الظن: غالبًا، اغلبًا؛ غالب امکان ہے کہ اَغْـلَبَ أَمرِه و اغْلَبَ الامر: بیشتر حالات میں، اکثر و بیشتر۔ اغلباً، اَغْلَبية: اکثریت، زیادہ حصہ۔ اغلبية خاصة: مشروط اکثریت اغلبية مُطلقة: مطلق اکثریت، غیر مشروط اکثریت غِـلاب: لڑائی، جنگ، جدوجہد، جھگڑا، فساد، مقابلہ، مبارزت۔ مُـغَـالبة: بمعنی غِـلاب: غالب: اہم، نمایاں، با اثر، (کا) بیشتر، (کا) بڑا حصہ، (کی) اکثریت جمع غَلَبَة فاتح، غـالباً و فی الغالب: عموماً عام طور پر، بالعموم، زیادہ تر، بیشتر، اکثر حالتوں میں، اغـلبـاً و الـغالبُ اَنّ: اور قاعدہ یہ ہے کہ، قاعدہ کے طور پر۔ مُغَلَّب: شکست خوردہ مغلوب: قابو یافتہ۔ مغلوب علی امره: بے بسی۔

غلت: غَلَتَ ـُ غَلْتًا البیعَ او الشراء: خرید و فروخت کو منسوخ کرنا۔ غَـلِـتَ ـَ غَلَتًا: غلطی کرنا، خصوصاً حساب میں۔ تَـغَـلَّتَ و اغْتَلَتَ هُ: کو بے خبری میں جالینا۔ الغَلْتَة: رات کا پہلا پہر۔

غلث: ا۔ غَـلَـثَ ـِ غَلْثًا الشیءَ بالشیءِ: کو میں ملانا۔ الغَلَث: غلہ میں ملا ہوا کوڑا کرکٹ۔ الغَلِث: مجنون۔ والغَلِیث و المغلوثُ من البُرّ: کوڑا کرکٹ ملا ہوا گیہوں۔

۲۔ غَلِثَ ـَ غَلَثًا القومُ: سختی سے لڑنا، قتال کرنا۔ الغَلِث و المُغَالِث: سخت جنگجو۔

۳۔ غَـلِـثَ ـَ غَلَثًا و اغْتَلَثَ الزندُ: چقماق کا آگ نہ دینا۔

غـلـج: غَـلَـجَ ـِ غَلْجا و غَلَجانًا الفرسُ: گھوڑے کا برابر رفتار پر چلنا۔ تَـغَـلَّـجَ علیه: پر ظلم کرنا الـغُلُج: جوانی کا عمدہ حصہ جوانی کا جوبن۔ الأُغْلُوج جمع أَغالِیج: نرم و نازک ٹہنی۔

عَـلـد: الـعِـلادیشیـا (ن) خاردار درخت کی ایک قسم جو سجاوٹ کے کام آتا ہے۔

غـلـس: غَلَّس: آخر شب کی تاریکی میں چلنا۔ ــــ فی العمل: آخر شب کی تاریکی میں کام کرنا۔ ــ الماءَ: آخر شب کی تاریکی میں پانی پر پہنچنا۔ أَغْـلَـسَ: آخر شب کی تاریکی میں چلنا۔ الـغـلـس جمع اَغْلَاس: آخر شب کی تاریکی۔

غـلـص: غَـلَـصَ ـُ غَـلْصًا و غَلْصَمَ غَلْصَمَةً هُ: کا حلق کاٹنا، حلق پکڑنا الغَلْصَمة (مص) جمع غَلَاصِم: سر اور گردن کے درمیان کا گوشت۔ گردہ، سرداران قوم کہا جاتا ہے۔ هو فی غَلْصَمَةٍ من قومه: وہ اپنی قوم میں معزز شخص ہے۔

غـلـط: غَـلِـطَ ـ غَلَطاً فی الأمرِ: میں غلطی کرنا صفت غَالِط اور صفت مفعولی: مَغْلُوطٌ فیه یعنی غلطی کرنے والا اور جس میں غلطی کی گئی۔ غَـلَّطَـهُ: کو غلطی کی طرف منسوب کرنا غَـالَطَ غِلاطًا و مُغَالَطَةً و أَغْلَطَ هُ: کو غلطی میں ڈالنا۔ تَـغَالَطَ القومُ: ایک دوسرے کو غلطی میں ڈالنا۔ الـغَـلَـط (مص): غلطی۔ خطا، اس کی جمع اغـلاط درست نہیں۔ الـمَـغْـلَـطَة جمع مَـغَـالِـط والأُغلوطَة جمع أُغلوطات و أَغالِیط و الغَلُوطه: غیر واضح مسئلہ جس سے کسی کو غلطی میں ڈالا جائے۔ وہ بات جس میں غلطی کی جائے یا جس میں کثرت سے غلطی واقع ہو۔ کہا جاتا ہے۔ هـذه مسألةٌ غَلُوطَة: اس مسئلہ میں بہت غلطی کی جاتی ہے۔ الـمِـغْلَاط: بہت غلطیاں کرنے والا۔

غَـلِـطَ ـَ غَلَطًا: غلطی کرنا، غلطی کا ارتکاب کرنا، خطا کرنا، غلطی پر ہونا۔ غَـلَّـط ہ: کو قصوروار قرار دینا، کو ضلالت و گمراہی کا الزام دینا، کو یہ خیال دلانا کہ خطا اس کی ہے، سے غلطی کرانا۔ غَالَطَ ہ: کو غلطیوں میں ملوث کرنا، کو دھوکا دینا، فریب دینا سے دغا بازی کرنا، بے ایمانی کرنا، کو ٹھگ لینا۔ أَغْـلَـطَ هُ: سے غلطی کرانا۔ تَـغَـالَـطَ: ایک دوسرے کو گمراہ کرنا، فریب دینا، ایک دوسرے سے دغا بازی کرنا، بے ایمانی کرنا۔ غَلَط جمع اَغْـلاط: غلطی، خطا، فروگذاشت بھول، چوک، سہو۔ سخت فاش غلطی، حماقت، غلط، نادرست، غَلَطُ الحِسّ: فریب نظر، وہم، موہوم پیکر، ہوش کی فریب خوردگی۔ فی الامر غَلَط: کہیں نہ کہیں رکاوٹ ہے۔ غَلْطَة جمع غَـلَـطـات و اَغْلَاط: خطا، غلطی، بھول، چوک، سہو، فروگذاشت، فاش غلطی غَـلْـطَةٌ مَـطْـبَـعِيَّةٌ: طباعت کی غلطی، سہو کتابت۔ غَـلْـطَـان: غلطی کرنے والا، غلطی پر، خطا کرنے والا۔ أُغْلُوطة جمع أَغْلُوطَات و أَغـالیط: حرف گیر سوال، نکتہ چین سوال مَغْلَطَة جمع مَغَالِط: حرف گیر سوال، نکتیہ چین سوال مُغَالَطَة جمع مُـغَـالَطـات: فریب دہی، دغا بازی، دھوکا، ٹھگی، دغا، فراڈ، جعلسازی، توڑ مروڑ کر بیان کرنا مغالطہ: غلط دلیل، باطل استدلال۔

غلظ: ا۔ غَـلَـظَ ـُ غِلَظًا و غَلْظَةً و غِلْظَةً و غُلْظَةً و غِلاظَةً: موٹا ہونا، گاڑھا ہونا، سخت ہونا، صفت غلیظ جمع غِلاظ و غَالِظ جمع غَـلَـظَة، غَلُظَ ـُ غِلَظًا و غَـلْـظَةً و غِـلـظَةً و غُـلْـظَةً و غلاظَةً: موٹا ہونا، گاڑھا ہونا، سخت ہونا، صفت غَـلِـیـظ جمع غِـلاظ و غَالِظ جمع غَلَظَة، ــ الرجُلُ: سخت و تند خو ہونا۔ ــ ن السـنبلةُ: بالی میں دانہ پڑنا غَـلَّظَ هُ: کو موٹا، گاڑھا یا سخت، یا کھردرا یا مشکل بنانا۔ غَالَظَ مُغَالَظَةً هُ: سے دشمنی کرنا، کی مخالفت کرنا، أَغْـلَظَ الشيءَ: کو موٹا، گاڑھا یا سخت پانا۔ ــ المُسَافِر: مسافر کا سخت زمین پر اترنا۔ ــ لَـهُ فی القول: سے سخت کلامی کرنا۔ اِستَغْلَظَ: موٹا، گاڑھا یا سخت ہونا یا ہو جانا ــــ الشيءَ: کو موٹا، گاڑھا یا سخت پانا۔ الـغَـلْـظ: ناہموار سخت زمین۔ الغِلْظة (مص): شدت، کھردراپن، بدتمیزی، گستاخی، سختی، بدتہذیبی کہا جاتا ہے۔ بینهم غِلْظَةٌ: ان کے درمیان دشمنی ہے۔ الغُلاظ: موٹا، گاڑھا، سخت۔

۲۔ غَلَّظَ الیمینَ: قسم کو پختہ کرنا۔ ــ علیه فی الیمین: پر قسم میں سختی کرنا، کہا جاتا ہے اخذ منه میثاقًا غلیظا: اس نے اس سے پختہ عہد لیا۔

غَـلَـظَ علی: سے سختی سے پیش آنا، سے سنگدلانہ برتاؤ کرنا۔ غَـلَّـظَ الیمین: پکی قسم کھانا۔ اَغْـلَـظَ لـه الـقـول یا فی الـقـول: پر گستاخی سے چیخنا، سے بدتمیزی سے بات کرنا۔ غَـلِـیظُ الـرقَبة: سخت گردن والا، ضدی، ہٹ دھرم، ہٹیلا، ہٹ کا پکا، منہ زور سرکش۔ یـمـینٌ مُـغَـلَّظَة: پکا حلف حلفِ لازم، اَغْـلَـظ: زیادہ موٹا، زیادہ موٹا جھوٹا، زیادہ کھردرا، زیادہ سخت، زیادہ بدتمیز، زیادہ غیر مہذب۔

غلف: ا۔ غَـلَـفَ ـُ غَلْفًا الشيءَ: کو ڈھانکنا، غلاف میں ڈالنا۔ غَـلَّف الشيءَ: کو غلاف میں ڈالنا، کو ڈھانکنا، ڈھانپنا۔ اَغْـلَـفَ الشـيءَ: کے لئے غلاف بنانا، کو غلاف میں ڈالنا۔ تَـغَـلَّفَ: غلاف میں ہونا۔ ــــ الرجُلُ: داڑھی میں غالیہ خوشبو لگانا۔ اِغْتَلَفَ: غلاف میں ہو جانا۔ ــــ بـالـغـالیة: غالیہ خوشبو سے ملی ہوئی ہونا۔ الـغَـلْفُ (مص): ایک درخت جس سے چمڑا رنگتے ہیں۔ الغِلاف جمع غُلُف و غُلُف و غُلَّف: غلاف، نیام، لفافہ، کیس، غلاف خط مُتحرك (ھ): خط ثابت۔ الأَغْلَف جمع غُلُف: جو کچھ یاد نہ

رکھے۔ کہا جاتا ہے قَـلْـبٌ اَغْـلَفُ: نہ سمجھنے اور نہ یاد رکھنے والا دل۔ الـمُـغَلَّف (مفع): بعض ادباء اسے کتاب کے غلاف کے لئے استعمال کرتے ہیں۔ کِتَابٌ مُغَلَّف: سادہ کور والی کتاب۔ غیر مجلد کتاب۔

۲۔ غَـلِفَ ــَ غَلَفًا: ختنہ شدہ نہ ہونا۔ الغُلْفَة جمع غُلَف: وہ کھال جس کو ختنہ کرنے والا کاٹتا ہے۔ الـغُـلْفَتَان: مونچھوں کے دونوں طرف۔ الأَغْلَف: غیر مختون جس کی ختنہ نہ ہوئی ہو۔ الغَلْفَاء جمع غُلْف: الاَغْلَف کا مونث۔ ارضٌ غَلْفَاء: نہ چری ہوئی زمین۔

۳۔ الـغَـلَف: وسیع زرخیزی۔ عـامٌ اَغْـلَفُ: زرخیزی کا سال۔ سنة غَلْفَاء: زرخیزی کا سال۔

○ غَـلَّفَ ھ: کو کور یا چادر، لفافہ یا کیس میں رکھنا کو لپیٹنا، لفافے میں ڈالنا۔ ــ ھ ب: کو سے ڈھانپنا، ڈھکنا، چھپانا۔ غِـلَاف جمع غُـلُف: کور (cover)، ڈھکنا، پوش، پوشش، چادر، شال، کھیس وغیرہ، ریپر Wrapper ریپنگ (Wrapping)، جزدان، کیس، صندوق، لفافہ۔ مُغَلَّفَات: کور، کورنگ، ریپ، ریپر، ریپنگ، لفافہ۔ (اور مُغَلَّف: غیر مختون۔)

غلق: غَلِقَ ــَ غَلَقًا: تنگ دل ہونا۔ غَـلِـقَ ــِ غَلْقًا الباب: دروازہ بند کرنا۔ (یہ خراب زبان ہے) غَـلَّقَ البـابَ: دروازہ بند کرنا۔ اَغْـلَقَ البَابَ: دروازہ بند کرنا۔ ــ هُ علی کذا: کو پر مجبور کرنا۔ اُغْـلِقَ علیه الامرُ: پر معاملہ مبہم غیر واضح ہونا۔ ــ القاتلُ فی ید الـولـیّ: قاتل کا حاکم کے حوالے کیا جانا کہ اس کے بارے میں فیصلہ کرے۔ کہا جاتا ہے۔ اُغْـلِـقَ فـلانٌ بـجریرته: فلاں کو اس کے جرم سمیت اس کے بارے میں فیصلہ کے لئے پیش کیا گیا۔ اسم الغلاق۔ اِنْـغَـلَـقَ البـابُ: دروازہ بند ہونا، دروازہ کا کھلنا مشکل ہونا۔ اِسْتَغْلَقَ البابُ: دروازہ کا کھلنا مشکل ہونا ــ الکلامُ علی فلان: پر گفتگو کا بند ہو جانا ساکت رہنا۔ الغَلَق جمع اَغْلَاق و جـج اَغَـالِـیق: قفل، تالا بڑا دروازہ (ب) معماروں کی اصطلاح میں وہ پتھر جو محراب یا قبہ کے بیچ میں لگایا جاتا ہے۔ بـابٌ غُـلُق: بند دروازہ۔ کـلامٌ غَـلِـقٌ و مُـغْـلَـق: مشکل اور دشوار فہم کلام۔ المِغْلَاق جمع مَـغَالِیق: جس سے دروازہ بند کیا جاتا ہے۔ (یعنی قفل، تالا)۔ ــ من الاسلحة الناریة الـحـدیثة: (بندوق وغیرہ کی) نالی کا گولی والا حصہ (breech of a fire arm) الـمِـغْـلَـق و المُغْلُوق جمع مَغَالِیق: جس سے دروازہ بند کیا جاتا ہے۔ تالا، قفل وغیرہ۔

۲۔ غَلِقَ ــَ غَلَقًا: غضبناک ہونا، بد خلق ہونا صفت غَلِق

۳۔ غَـلِـقَ ــَ غَـلَـقًا الرهنُ فی ید المرتهن: رہن کا مرتہن کی ملکیت ہو جانا (ایسا اس وقت ہوتا ہے جب رہن وقت مقررہ پر نہ چھڑایا جائے) غَالَقَ مُغَالَقَةً هُ: سے شرط لگانا۔ تَغَالَقَ القومُ: باہم شرط لگانا المِغْلَق جمع مَـغَالِق: جوئے کے تیروں میں سے ایک جیتنے والا تیر۔

○ غَلَقَ ــِ غَلْقًا ھ: (دروازہ وغیرہ) کو بند کرنا، قفل لگانا، چٹخنی لگانا۔ غَـلِـقَ ــَ غَلَقًا الرهنُ: رہن کا ضبط ہو جانا۔ غَـلَّـقَ ھ: (دروازہ وغیرہ) کو بند کرنا قفل لگانا، چٹخنی لگانا۔ اَغْلَقَ بمعنی غَلَّقَ نیز اَغْـلَقَ رهنًا: گرو رکھی ہوئی چیز کے ضبط ہونے کا اعلان کرنا، رہن (نامہ) کو پہلے ہی بند کر دینا۔ اُغْـلِـقَ علی: کے لئے مبہم ہونا، غیر واضح ہونا، تاریک ہونا، مشکوک ہونا، مشتبہ ہونا، ناقابل فہم ہونا، اِنْـغَلَقَ: بند ہونا، مقفل ہونا چٹخنی لگا ہونا، ناقابل فہم ہونا۔ اِسْـتَـغْـلَـقَ: دھندلا ہونا، تاریک ہونا، مبہم ہونا ناقابل فہم ہونا، مشکل ہونا، پیچیدہ ہونا الجھا ہوا ہونا۔ اِسْتُغْلِقَ علیه الکلامُ: وہ بولنے کے قابل نہ رہا، اس کے اوسان خطا ہو گئے، وہ ساکت ہو گیا، غَـلَـقَ جمع اَغْلَاق: قفل، تالا، غَـلِـق: دھندلا سا، تاریک، مبہم، غیر واضح، مشکوک، مشتبہ، مشکل، عسیر الفہم: پیچیدہ، غامض، دقیق، مُـغْـلَـق غِلَاقَة: بقیہ رقم جس کی ادائیگی نہ ہوئی ہو مِغْلَاق جمع مَغَالِیق: قفل، تالا، (بندوق وغیرہ کی) نالی کا گولی والا حصہ (Breech of fire arm) کھٹکے کا قفل، تالے وغیرہ کی روک، بلی، اڑانی، بکسوا، کور، ڈھکنا (Lid) وغیرہ جس سے بند کیا جائے یا باندھا، جوڑا یا لگایا جائے۔ مُغْلَق: بند بند کیا ہوا، مقفل، چٹخنی چڑھایا ہوا، دھندلا سا، تاریک، مبہم، مشتبہ، مشکوک، عسیر الفہم، مشکل، مُسْتَغْلَق: دھندلا سا، تاریک خفیہ، پیچیدہ، غامض ذو معنی۔

غلم: ۱۔ غَـلِـمَ ــَ غَـلَمًا و غُلْمَةً: شہوت پرست ہونا۔ صفت۔ غَـلِـمٌ و غِلِّیمٌ مونث غَـلِـمَةٌ و غِلِّیمٌ و غِـلِّـیمَةٌ۔ اِغْـتَـلَـمَ: شہوت پرست ہونا صفت مُـغْـتَـلِـمٌ ؛ مُغْتَلِمَةٌ۔ ــ الشرابُ: شراب کا جوش مارنا۔ ــ ت الامواجُ: موجوں کا زور سے اٹھنا

۲۔ الـغُلَام ج غِـلْـمَـان و غِـلْـمَـة و اَغْلِمَة: نوجوان، غلام، مزدور الـغُـلَامَة: غلام کی مونث۔ باندی، لونڈی۔ الغُلُومَة و الغُلَامِیَّة و الغُلُومِیَّة: نوجوانی کی حالت جوانی۔ الغَیْلَم: بہت بالوں والا نوجوان (ح) کچھوا (ح) مینڈک، کنویں میں پانی کا سوت، کہا جاتا ہے۔ مافی الدار غَیْلَمٌ: گھر میں کوئی نہیں۔

○ غَـلِـمَ ــَ غَلَمًا و غُلْمَةً و اِغْتَلَمَ: شہوت سے بر انگیختہ ہونا، حسی خواہش کے قبضہ میں آ جانا۔ غَـلِـم: شہوت سے برانگیختہ ہونے والا، حسی خواہش میں گرفتار، آوارہ، اوباش، نفس پرست، شہوت پرست، بندہ نفس، غُلْمَة: شہوت، نفسانی خواہش، گرمی، مبتذل روش، غُلَام جمع غِلْـمَـان و غِلْمَة: لڑکا، نو جوان، غلام، نوکر، ویٹر، کھانا لانے والا۔ غُـلَامِیَّة: نو جوانی، جوانی، شباب غَـیْـلَـم: کچھوا۔ غُـلُـومَة: نو جوانی، جوانی، شباب۔

غلن: غَـلَـنَ ــِ غَلْنًا الشبابُ: جوانی کا پر جوش ہونا۔ غُلْوان الشباب او الامر: شباب کا آغاز اور جوش۔ معاملہ کا اول اور سرگرمی الـغَـلِّـیـنَـه (فی اصطلاح الملاحین: سمندر کا بے لطف سکون، اس سے ملاحوں نے فعل بنالیا ہے۔ وہ کہتے ہیں غَـلَّنَ البحرُ: سمندر پر سکون ہو گیا۔

غلو: ۱۔ غَلَا ــُ غُلُوًّا: زیادہ ہونا، بلند ہونا۔ ــ النبتُ: پودے کا گنجان اور بڑا ہو جانا۔ السهمُ: تیر کا جاتے ہوئے اونچا ہونا اور نشانہ سے آگے نکل جانا۔ ــ بالدین: دین میں جوشیلا اور بہت سخت اور بے لوچ ہونا۔ ــ غَلَاءً السعرُ: نرخ یا بھاؤ کا مہنگا یا ستا ہونا صفت غالٍ و غَلِیّ۔ غَلْوًا و غُلُوًّا السهمَ و بالسهم: تیر کو انتہائی دور تک پھینکنا۔ غَالَی غِلَاءً و مُغَالَاةً فی الامر: بات میں مبالغہ کرنا۔ ــ بالشئ: کو مہنگے داموں خریدنا۔ کی قیمت بڑھانا۔ ــ الرجُلَ: خوبی میں کسی آدمی کا مقابلہ کرنا۔ ــ السهمَ وبالسهم: تیر کو انتہائی دور تک پھینکنا۔ اَغْلَی الشئَ: کو مہنگا پانا، کو مہنگے داموں خریدنا۔ ــ السعرَ: بھاؤ کو گراں کرنا۔ ــ الکرْمَ: انگور کی بیل کے پتے اتارنا۔ ــ و تَـغَالَی و اغْلَوْلَی الشجر: درخت کا گنجان اور بڑا ہونا۔ اِغْتَلَی البعیرُ: اونٹ کا جلدی چلنا۔ اِسْتَغْلَی الشئَ: کو مہنگا پانا۔ الغَالِی جمع غُلَاة م غالیة جمع غالیات و غوال فا: کہا جاتا ہے۔ بعتُه بالغالی و بالغَلِیّ: میں نے اس کو مہنگا فروخت کیا۔ الغلاء: مہنگائی۔ الغَلْوَة جمع غَلَوَات و غِلَاء: غلا کا اسم مرة۔ تیر مارنے کا انتہائی فاصلہ الـغُـلْـوَاء و الـغُلَوَاء: حد سے تجاوز۔ ــ والـغُـلْـوَان: شباب کا آغاز اور سرگرمی و جوش کہا جاتا ہے۔ خفِّض من غُلْوَائك: اپنی سرگرمی کچھ کم کرو۔ فعـلـهُ فی غُلْوَاء شبابه: اس نے یہ کام اپنی جوانی کے آغاز میں کیا یا جوانی کی سرگرمی میں کیا۔ الـمِغْلَی و الـمِغْلَاة جمع مَغَالٍ: تیر جو بہت دور فاصلے پر مارا جائے۔

۲۔ الغالی چربی دار گوشت۔ الغلاء جمع أَغْلِيَة (ح): چھوٹے جسم کی ایک مچھلی۔

○ غَلَا ـُ غُلُوًّا فی :میں مناسب حدود سے تجاوز کرنا، میں بہت دور تک جانا، کو بڑھا چڑھا کر بیان، میں مبالغہ کرنا۔ غَلَاءُ غَلَاءً (قیمت، نرخ بھاؤ کا چڑھنا، سخت ہونا، مہنگا ہو جانا، مہنگا ہونا، قیمتی ہونا۔ غَلَّی ہ: کی قیمت بڑھانا غَالَی فی :میں حد سے تجاوز کرنا، حد سے زیادہ ہونا، بہت دور تک جانا، مبالغہ کرنا، کو بڑھا چڑھا کر بیان کرنا۔ ـ ب کی بہت زیادہ قیمت طلب کرنا، کو مہنگے داموں فروخت کرنا کا بہت ذخیرہ کرنا، کو بہت قیمت سے منسوب کرنا، کو مہنگا سمجھنا۔ اغلی بمعنی غَلّی نیز أَغْلَی ہ کو عزیز یا قیمتی قرار دینا، کی قدر کرنا کو بہت عزیز رکھنا یا جاننا، کو سنبھال کر رکھنا، کو عزیز جاننا، آنکھ کا تارا سمجھنا، پیارا سمجھنا، کی تعریف کرنا، تَغَالَی فی :میں حد سے تجاوز کرنا، حد سے زیادہ ہونا، بہت دور تک جانا۔ ـ فی / ب :میں مبالغہ کرنا۔ ـ اِسْتَغْلَی ہ کو مہنگا پانا۔ غُلُو حد سے تجاوز، حد سے زیادہ۔ فضول خرچی اسراف، مبالغہ، غَلَاء :زیادہ قیمت، قیمتوں کی بلند سطح، مہنگائی، زیادہ دام۔ غُلَوَاء: حد سے تجاوز، حد سے زیادہ فضول خرچی۔ خَفِّف من غلوائه : کی لگن کی ہمت شکنی کرنا، کے جوش کو لگام دینا۔ اَغْلَی زیادہ مہنگا، زیادہ قیمتی، مُغَالَاة حد سے تجاوز، حد سے زیادہ، فضول خرچی، اسراف، مبالغہ اِغْلَاء : تعریف کرنا، تعریف کے پل باندھنا، بڑھانا، بہت تعریف کرنا، تحسین، توصیف، مدح غَالٍ مہنگا، قیمتی، عزیز، محبوب: جمع غُلَاة ایک انتہا پسند فرقہ کا پیرو، انتہا پسند، بنیادی تبدیلیوں کا حامی، کٹر حامی، کٹر، متعصب۔

غلی ۱۔ غَلَی ـِ غَلْیًا و غَلَیَانًا القِدرُ حرارت کی طاقت سے ہانڈی کا جوش مارنا۔ غَلّی تَغْلِیَةً و اَغْلَی اِغْلَاءً القدرَ ہانڈی کو جوش دینا۔ المِغْلَاة کیتلی، کڑھائی، دیگ، بائلر (Boiler) اسی سے ہے المغلاة الکھربائیة :یعنی برقی کیتلی، دیگ، بائلر وغیرہ۔ عام لوگ اسے غِلَّایہ کہتے ہیں۔

۲۔ غَلَّی تَغْلِیَةً و اَغْلَی اغلاءً الرجلُ دور سے اشارہ سے سلام کرنا۔

۳۔ تَغَلَّی خوشبو لگانا۔ الغالیة جمع غوال :ایک مرکب خوشبو ہے جو مشک اور کافور سے بنتی ہے۔

۴۔ الغَلْیُون جمع غلایین حقہ۔

○ غَلَی ـِ غَلْیًا و غَلَیَانًا : کھولنا، ابلنا، جوش کھانا، خمیر اٹھنا، (الکحل مشروبات کا) غَلَّی ہ کو ابالنا، جوش دینا۔ اَغْلَی بمعنی غَلَّی۔ غَلْی و غَلَیَان :ابلنا۔

غَلَّایَة جمع غَلَّایَات بائلر boiler، کیتلی، کڑھائی، دیگ، آلةٌ غَلَّایة سٹیم بائلر۔ (Steem boiler)۔ مَغْلِی یخنی۔ پتلا شوربا، جوشاندہ۔ غَلْبُون جمع غلابین و غَلَاوِین :قدیم ہسپانوی بحری جہاز۔ غلیون جمع غلامین :حقہ۔

غمّ ۱۔ غَمَّ ـُ غَمًّا ہ کو ڈھانکنا۔ القمرُ النجومَ: چاند کا ستاروں کی روشنی کو ماند کر دینا۔ ـ الشیءُ الشیءَ :ایک چیز کا دوسرے کے اوپر ہونا۔ ـ غَمَمًا :لمبے بالوں والا ہونا۔ صفت۔ اَغَمّ م غَمَّاء جمع غُمّ غَمَّ علیہ الامرُ پر معاملہ کا مخفی ہونا، پوشیدہ اور مبہم ہونا۔ اَغَمَّت السماءُ آسمان کا بادل والا ہونا۔ اِغْتَمَّ النباتُ نباتات کا لمبا اور بہت ہونا۔ اِنْغَمَّ ڈھک جانا۔ الاَغَمُّ مِنَ السحاب گھرا ہوا بادل، گھٹا ٹوپ بادل۔ لیلةٌ غَمَّاءُ :ابر آلود رات، تاریک رات۔ الغُمَّة جمع غُمَم :ہر وہ چیز جو دوسری کو چھپائے۔ کہا جاتا ہے ھو فی غُمَّة وہ حیرت میں ہے۔ الغُمّی تاریکی، غبار۔ الغَمَام :بادل۔ غَمَامَة جمع غَمَائِم :بادل کا ٹکڑا۔ کہا جاتا ہے ھو یفترّ عن مثل حب الغمام :وہ مسکراتا ہے تو اس کے سفید سفید دانت اولوں کی طرح دکھائی دیتے ہیں۔ الیغمامة جمع غمائم چھینکا جسے اونٹ یا کتے وغیرہ کے منہ پر اس لئے باندھا جاتا ہے کہ تا کہ وہ نہ کاٹ سکے، نہ کھا سکے اور نہ پھونک سکے۔ جانور کی آنکھوں کے ایک طرف باندھی ہوئی چیز تا کہ وہ صرف سامنے دیکھ سکے، دائیں بائیں نہ دیکھے۔ الغُمُوم: چھوٹے مخفی ستارے۔ ارضٌ مُغْمَّة :بہت پودوں والی زمین۔ غیمٌ مُغَمْغَم بہت پانی والا بادل۔

۲۔ غَمَّ ـُ غَمًّا ہ کو غمگین کرنا۔ غَامّ مُغَامَّة ہ ایک دوسرے کو غمگین کرنا۔ أَغَمَّ ہ کو غمگین کرنا۔ تَغَامّ غم ظاہر کرنا۔ اغْتَمَّ غمگین ہونا۔ الرجلُ کا سانس رکنا۔ اِنْغَمَّ غمگین ہونا مَا أَغَمَّكَ لِی و عَلَیَّ و اِلَیَّ : کس بات نے تجھے میرے لئے غمگین کیا؟ یہ بات تعجب کے موقع پر کہی جاتی ہے۔ الغَامّ فا۔ یومٌ غامٌّ :غم کا دن۔ الغَمّ جمع غُمُوم و الغُمَّة جمع غُمَم :غم، حزن، بے چینی کرب۔ یوم غَمٍّ غم کا دن لیلةُ غَمٍّ و غَمَّةٍ غم کی رات۔ الغُمّی و الغَمَّاء :غم، بے چینی، مصیبت، کہا جاتا ہے۔ مثلٌ یکشف الغمّاء :تجھ جیسا غم دور کر دیتا ہے۔ الغُمّی: شدت، سختی الغُمُوم غم کی جمع۔

۳۔ غَمَّ ـُ غُمًّا و اَغَمَّ الیومُ دن کا سخت گرمی والا ہونا۔ یومٌ غامٌّ گرم دن۔ یوم غَمٌّ گرم دن۔ لیلةُ غَمٍّ و غَمَّةٍ :گرم رات۔

۴۔ الغَمَّة عند العامة (بھیڑ، بکری، گائے وغیرہ کی) سری (جو بھون کر اور مصالحے لگا کر کھائی جاتی ہے) پائے، سری پائے۔ الغُمَام: زُکام۔ الغَمِیم: گرم کر کے گاڑھا کیا ہوا دودھ۔

۵۔ غَمْغَمَ غَمْغَمَةً الثورُ بیل کا خوف کے وقت ڈکارنا۔ ـ الابطالُ بہادروں کا لڑائی میں آوازیں نکالنا۔ ـ الکلامَ بات کو واضح نہ کرنا۔ الصبیُّ بچے کا دودھ کے لئے پستانوں پر رونا۔ تَغَمْغَمَ الغریقُ تحت الماء ڈوبنے والے کا پانی کے نیچے گڑگڑانا۔ ـ الرجلُ :واضح کلام نہ کہنا۔ الغَمْغَمَة (مص) جمع غَمَاغِم بیلوں کی خوف کے وقت اور بہادروں کی لڑائی کے دوران کی آوازیں اور شور۔ غیر واضح کلام

○ غَمَّ ـُ غَمًّا ہ کو ڈھانکنا، چھپانا۔ ـ ہ کو غمگین کرنا، کو رنجیدہ کرنا، تکلیف پہنچانا، پریشان کرنا، کو مصیبت پہنچانا، مغموم کرنا۔ غُمَّ علی پر یا کیلئے غیر واضح ہونا، مبہم ہونا، دھندلا سا ہونا، نا قابل فہم ہونا۔ غَمَّمَ ہ کو ڈھکنا، چھپانا، اَغَمَّ آسمان کا بادلوں سے بھر جانا، پر بادل چھانا، ـ ہ کو غم، تکلیف، رنج سے بھر دینا، کو تکلیف دینا، دکھ پہنچانا۔ مصیبت پہنچانا، مغموم کرنا۔ اِنْغَمَّ :مصیبت زدہ ہونا مغموم ہونا، پریشان ہونا، غمگین ہونا، رنجیدہ ہونا دکھ پہنچنا سخت پریشان ہونا، فکر مند ہونا۔ اِغْتَمَّ بمعنی اِنْغَمَّ غَمّ جمع غُمُوم :سخت غم، دکھ، تکلیف، رنج والم، مصیبت، قہر، بپتا، ملال، اندوہ، پریشانی غَمَّة: بمعنی غَمّ۔ غَمَام اسم جمع واحد غمامة جمع غمائم :بادل۔ حَبُّ الغَمَام: اولا، ژالہ۔ غِمامة جمع غمائم چھینکا۔ آنکھوں کے دونوں طرف لگائی جانے والی چیز تا کہ جانور صرف سامنے دیکھ سکے۔ اَغَمّ مونث غَمَّاء :گھنے بالوں سے بھرا ہوا، لمبے موٹے بالوں والا، جھبرا، گھرے (بادل)۔ غامّ :المناک، پر ملال، رنجیدہ، غمناک، اندوہگین، غم انگیز، دردناک، حزیں، تکلیف دہ، حبس والا، بے برسات کا حبس والا (دن، رات) مغموم: رنجیدہ، غمگین، پریشان، مصیبت زدہ، دکھی۔ مُغْتَمّ : بمعنی مغموم۔

غمت: غَمَتَ ـِ غَمْتًا ہ الطعامُ: کھانے کا دل پر بھاری ہونا اور کھانے والے کو مدہوش کر دینا۔ الشیءَ کو ڈھانکنا، ـ ہ فی الماء: کو پانی میں غوطہ دینا۔ غَمِتَ ـَ غَمَتًا: کھانے کا دل پر بھاری ہونا اور اس کی وجہ سے مدہوش ہو جانا۔

غمج: غَمَجَ ـِ غَمْجًا و غَمِجَ ـَ غَمَجًا الماءَ :

گھونٹ گھونٹ کر کے برابر پانی پینا۔ الغَمْجَة والغُمْجَة جمع غُمَج گھونٹ۔

غمد: غَمَدَ ـِ غَمْدًا السیفَ: تلوار کو میان میں کرنا۔ ـ الشیْءَ: کو چھپانا۔ ـ الامرَ: کی اصلاح کرنا۔ غَمِدَ ـَ غَمَدًا اللیلُ: رات کا تاریک ہونا۔ ـ ت البئرُ: کنویں کے پانی کا زیادہ ہونا، کم ہونا (ضد)۔ غَمَّدَهُ: کا قصور چھپالینا۔ أَغْمَدَ السیفَ: تلوار کو میان میں کرنا۔ ـ الاشیاءَ: کو ایک دوسرے میں داخل کرنا۔ تَغَمَّدَهُ: کا قصور چھپالینا۔ ـ الإناءَ: برتن کو بھر دینا۔ ـ هُ اللّٰهُ برحمتِهِ: اللہ کا کسی کو اپنی رحمت میں چھپالینا، اپنی رحمت کے سایہ میں رکھنا۔ اِغْتَمَدَ اللیلَ: رات میں داخل ہونا جیسے وہ اس کے لئے میان ہوگئی۔ الغِمدُ جمع غُمُود و أَغْماد: نیام تلوار کا میان۔ (ز) وہ جگہ جہاں سے پتہ لٹکتا ہے۔ الأغْماد مفرد غِمْد: بعض حشرات کے بالائی پر۔ بئر غامِدٌ و غامِدةٌ جمع غَوَامِد: وہ کنواں جس کا پانی مٹی سے ڈھکا ہوا ہو۔ سفینةٌ غامِدٌ و غامِدةٌ: بھری ہوئی کشتی۔ مَغْمَدُ السیف: تلوار کا میان، نیام۔ مُغْمَداتُ الأجنحة (ح) چار پروں والے بڑے درجہ کے حشرات جن کے بالائی پر نچلے پروں کے لئے غلاف کا کام دیتے ہیں۔

◯ غَمَدَ ـِ غَمْدًا ہ (تلوار) کو میان میں کرنا۔ تلوار کو نیام میں رکھنا۔ ـــ ہ تلوار کو کسی کے سینہ میں گھونپنا۔ غَمَدَهُ برحمته: (اللہ کا) کسی کو اپنی رحمت سے محصور کرنا، پناہ دینا، کی حفاظت کرنا، کو ڈھانپ لینا، غَمَّدَهُ: کی خامیاں، جرائم کو چھپالینا۔ أَغْمَدَ ہ: (تلوار کو) میان میں کرنا۔ تَغَمَّدَهُ برحمته (اللہ تعالیٰ کا) کسی کو اپنی رحمت کے حصار میں لینا، پناہ دینا، حفاظت میں لینا، کی پردہ پوشی کرنا، غِمْد جمع أَغْماد و غُمُود نیام، میان۔

غمر ۱۔ غَمَرَ ـُ غَمْرًا هُ الماءُ: کو پانی کا ڈھانک لینا۔ کہا جاتا ہے۔ غمر فلانًا بفضله: اس نے فلاں پر بڑا احسان کیا۔ غَمُرَ ـُ غَمارةً و غُمورةً الماءُ: پانی کا زیادہ ہونا۔ غُمِرَ علیه: پر بیہوشی طاری ہونا۔ غَمِرَ ـَ غَمَرًا و غَمْرًا صدرُهُ علیّ: اس کا سینہ میرے خلاف کینہ سے بھر گیا۔ ـ تْ یَدُهُ: کے ہاتھ پر گوشت کی چربی کا لگ جانا۔ غَمَّرَ وجهَهُ: چہرے پر زعفران ملنا۔ غامَرَ مُغامَرةً هُ: سے سخت لڑائی کرنا اور موت کی پرواہ نہ کرنا۔ اَغْمَرَهُ الحرُّ: گرمی کا کم ہو کر سفر پر جرات دلانا۔ تَغَمَّرَ: چہرے پر زعفران ملنا۔ اِغْتَمَرَ: پانی میں ڈوبنا۔

چہرے پر زعفران ملنا۔ الماءُ الشیْءَ: کو پانی کا ڈھانک دینا۔ اِنْغَمَرَ: پانی میں ڈوبنا، کودنا، گھسڑنا۔ الغَمْرُ (مص) جمع غِمار و غُمُور: بہت پانی، سمندر کا بڑا حصہ، پورا کپڑا، شریف، وسیع الاخلاق، کہا جاتا ہے۔ ثَوْبٌ غَمْرٌ یعنی، کھلا کپڑا۔ لیلٌ غَمْرٌ: سخت تاریک رات۔ غَمْرُ الناس: لوگوں کی جماعت: هُوَ غَمْرُ الرِداء: وہ بہت اچھے کام کرنے والا ہے، فیاض ہے سخی ہے۔ ـ جمع غُمُور: گوشت کی چکناہٹ۔ الغُمْرُ (ن) زعفران۔ ورس سے بنائی ہوئی ایک چیز جو منہ پر لگاتے ہیں۔ الغِمر: کینہ، پیاس۔ الغُمْر جمع غِمار و اَغْمار: چھوٹا پیالہ۔ الغَمَر جمع غُمُور: کینہ غَمَرُ الناس: لوگوں کی جماعت، گروہ۔ الغَمِر: چکنا، بہت چربی دار۔ الغُمْرة: زعفران۔ الغَمْرة جمع غَمَرات و غِمار و غُمَر: شدت۔ غَمْرةُ الشیْءِ: سختی و تنگی، غمراتُ الموت: موت کی تکالیف اور سختیاں۔ الغامِر (فا): اجاڑ زمین۔ الماءُ الغامِر: بہت پانی الغُمار والغَمار والغُمارة والغَمارة: لوگوں کی جماعت۔ انبوہ۔ کہتے ہیں دخلتُ فی غُمار الناس: میں لوگوں کی بھیڑ میں داخل ہوگیا۔ الغَمیر: بہت پانی۔ المُغامِر و المُغَمِّر: خطرات میں کود پڑنے والا۔ المُغْتَمِر: مدہوش۔ طعامٌ مُغْتَمِر: خشک بالیوں میں ڈھکا ہوا اناج المَغْمُور (مفع): گمنام، غیر مشہور (کہا جاتا ہے۔ هو مَغْمُورٌ فیهم: وہ ان میں کسی شہرت کا مالک نہیں۔) مقہور مغلوب۔

۲۔ غَمُرَ ـُ غَمارةً و غُمورةً الرجلُ: آدمی کا جاہل ہونا۔ الغَمْر والغِمْر والغُمْر جمع أَغْمار و الغمر جمع غُمُور: ناتجربہ کار جاہل۔ الغَمارة: جہالت، ناتجربہ کاری۔

۳۔ غَمَرَ بالشیْءِ: کو پھینک دینا، دور کر دینا۔

◯ غَمُرَ ـُ غَمارةً و غُمورةً: بہت ہونا، وافر ہونا، فراوان ہونا، کثیر ہونا، بہ افراط ہونا، کی بہتات ہونا، بھر پور ہونا، کی کثرت ہونا، کی افراط ہونا (پانی کا) چھلکنا۔ غَمَرَ ـُ غَمْرًا ہ کو زیر آب کرنا، کو سیلاب میں غرق کرنا۔ ـــ ہ بکو سے بھر دینا، ـــ ہ سے چھلکنا، کے کناروں سے باہر آنا۔ ـــ ہ ب کوئی (سیال) چیز، سے ڈھکنا۔ ـ ب ہ کسی سیال چیز پر ڈالنا۔ ـ ہ فی: کو میں رکھنا، بھگونا، تر کرنا۔ ـــ ہ/ ہ فی کو میں ڈبونا، کو میں بھگونا، شرابور کرنا، تر کرنا، کو میں رکھنا، کو میں جما دینا، کو میں مضبوطی سے لگا دینا۔ خصوصاً مجازاً کسی شخص یا چیز کو کسی گرد و پیش، ماحول یا فضا میں جما دینا یا

مضبوطی سے لگا دینا۔ ـ ہ/ ہ کو ڈھانکنا۔ دفن کرنا۔ ـ ہ ب: کو کوئی چیز بے اندازہ عطا کرنا، پر کا ڈھیر لگا دینا۔ پر کچھ لادنا، پر کی بوچھاڑ کرنا، پر کی بھرمار کرنا۔ پر کی بارش کرنا، کو سے سرفراز کرنا۔ ـ ہ/ ہ (احساسات کا) کے دل کو بھر دینا، کے دل میں سرایت کرنا، رچ بس جانا۔ غامَرَ ہ/ فی: میں اندھا دھند کود جانا، اپنے آپ کو سر کے بل میں پھینک دینا ـ: جان جوکھوں میں ڈالنا، خطرناک کام کا بیڑا اٹھانا۔ ـ ب: کا خطرہ، مول لینا، غامَر بنفسه: جان جوکھوں کے بہادروں کے کاموں میں مشغول ہونا، اپنی زندگی کو خطرہ میں ڈالنا اِغْتَمَرَ ہ کو ڈھکنا، دفن کرنا، نگل جانا، ہڑپ کر جانا، غَمْر ج غِمار و غُمُور: سیلاب طوفان (اپنے مجازی معنی میں بھی): ہمہ گیر، سیلابی، کناروں سے باہر نکلنے والا (پانی) نہایت فیاض، انتہائی سخی، غُمْر و غُمَر جمع أَغْمار: ناتجربہ کار، سادہ لوح، سادہ، صاف دل۔ غَمْرة جمع غَمَرات و غِمار: سیلاب، طوفان، زیر آب کرنا، (جذباتی) افراط جمع غِمار: سیلاب (مجازاً واقعات و حوادث کا) آفات، مصائب، سختیاں (زندگی، جنگ کے) اتار چڑھاؤ۔ افراط اور بہتات (جیسے علم و معرفت کی)۔ غَمَراتُ الموت: موت کے شدید درد، موت کی کشمکش۔ غُمْر جمع اَغْمار بازو بھر غِمار خطرہ، جوکھوں، مُغامَرة جمع مُغامَرات: خطرے والا یا احمقانہ کام، مہم، جان بازی کا کام، جوکھوں کا کام، اولوالعزمی کا کام، طالع آزمائی، خطرہ، جوکھوں، غامِر: کناروں سے بہتا ہوا، ہمہ گیر، بہت، باافراط، بکثرت، فراوان، بہت، اجاڑ، بنجر، خالی (زمین)۔ مَغْمُور: غیر معروف، انجانا، غیر واضح، مبہم، دھندلا سا مُغامِر: اندھا دھند کام کرنے والا، غیر محتاط، من چلا، طالع آزما، جان باز، عیار، زمانہ ساز۔

غمز ۱۔ غَمَزَ ـِ غَمْزًا هُ: کو ہاتھ سے ٹٹولنا۔ ـ القناةَ: نیزہ کو آزمانے کے لئے دانتوں سے دبانا ـ الغامِز (فا) نیزہ کی آزمائش کرنے والا ـ الغَمّازة: اسم مبالغہ۔

۲۔ غَمَزَ ـِ غَمْزًا بالرجل و علیه: کو طعنہ دینا اور اس سے برائی کی کوشش کرنا۔ غَمَزَ عیبُه او داؤه: کا عیب یا بیماری ظاہر ہونا۔ غامَزَ مُغامَزَةً هُ: پر عیب لگانا ـ اَغْمَزَهُ: ناکارہ جانور خریدنا ـــ فیه: کی عیب جوئی کرنا، کی شان گھٹانا ـــ اِغْتَمَزَهُ: کو طعنہ دینا ـــ الکلمةَ: کلمہ کو کمزور سمجھنا ـــ الغمز جمع غمز جمع و اغماز نکمے مویشی، کمزور آدمی۔ کہا جاتا ہے ـــ هو

رجلٌ غَمَزٌ من قوم غمزٍ او اغمازٍ: وہ کمزور قوم کا ایک کمزور آدمی ہے۔ الغَمِیز: نمایاں عیب — الغَمِیزۃ: برائی نقص، کمزوری (عقل یا کام کی) کہا جاتا ہے ۔ مافیہ غَمِیزۃٌ: اس میں کوئی نقص ڈھونڈنے سے بھی نہیں ملے گا۔ — المَغمَز جمع مغامز عیب، طعن یا طمع کی جگہ کہا جاتا ہے ۔ مافیہ مَغمَزٌ: اس میں کوئی نقصان ڈھونڈنے سے بھی نہیں ملے گا۔ اس میں ایسی کوئی چیز نہیں، جس کی طمع کی جائے۔ المَغمُوز (مفع) ملزم، متہم۔

۳۔ غَمَزَ ـِ غَمزًا ہُ بالعین او الجفن او الحاجب: کی طرف آنکھ یا ابرو وغیرہ سے اشارہ کرنا — تغامَزَ القومُ: ایک دوسرے کو آنکھوں سے اشارے کرنا۔ — الغمّازۃ (عندالعامۃ) چھوٹا سا گڑھا، جو مسکراہٹ کے وقت رخساروں پر پیدا ہو جاتا ہے۔

۴۔ غَمَزَ ـ غَمَزًا تِ الدابۃُ: جانور کا لنگڑا ہونا۔

○ غَمَزَ ـ غَمزًا ہ/ ہ ب: کو سے محسوس کرنا چھونا — ہ ب: کو سے اشارہ کرنا — ہ: کو آنکھوں سے اشارہ کرنا، کو آنکھ مارنا — ب: پلک جھپکنا — ب/ علی: پر بہتان باندھنا، کو بدنام کرنا، کی بدگوئی کرنا۔ غَمزَ الجرسَ: گھنٹی کا بٹن دبانا، غَمَزَ قناتَہٗ: کو ٹھونک بجا کر دیکھنا، کی گہرائی میں جانا، کی نبض دیکھنا۔ تغامَزَ: ایک دوسرے کو اشارہ کرنا، ایک دوسرے کو آنکھ کا اشارہ کرنا۔ آنکھ مارنا۔ اِغتمزَہ: کی قدر گھٹانا کو کم کرنا، گھٹانا، کرکرا کرنا۔ — ہ: کو گھٹا کر بتانا، برے لفظوں میں بیان کرنا، کی مذمت کرنا، برائی کرنا، میں نقص نکالنا، پر عیب لگانا، کو بدنام کرنا، کی تحقیر کرنا غَمزَۃ جمع غَمَزات: نشان، اشارہ، آنکھوں سے اشارہ، طعنہ، آوازہ، غَمّازۃ: مسکراتے وقت رخساروں میں پیدا ہونے والا چھوٹا سا گڑھا غَمِیزۃ: عیب، نقص، کمزوری، داغ، دھبہ (کردار پر) مَغمَز: کمزوری، نقص، عیب، کمی خامی (کردار پر) داغ یا دھبہ، کمزور جگہ، شک پیدا کرنے والی بات ایسی بات جو تنقید، طعنوں وغیرہ کو دعوت دے۔

غمس: ۱۔ غَمَسَ ـِ غَمسًا الشیَٔ فی الماء: کو پانی میں ڈبونا، غوطہ دینا۔ — السنانَ فی صدرہ: بھالے کو کے سینہ میں گھونپنا۔ — غُمُوسًا النجمُ: ستارہ کا ڈوبنا۔ غَمَّسَ ہٗ: کو زور سے ڈبونا، غوطہ دینا۔ — الابلَ: اونٹوں کو پانی پلا کر واپس چلا جانا۔ غامَسَ مُغامَسۃً: اپنی جان کو لڑائی یا خطرہ میں ڈالنا۔ — فلانًا: کا ایک دوسرے کو پانی میں غوطے دینا اِنغَمَسَ و اِغتَمَسَ فی الماء: پانی میں غوطہ کھانا۔ — فی الشیٔ: میں داخل ہونا، گھسنا۔ الغَمّاسۃ جمع غَمّاس (ح): مرغابی، مینڈک۔ طَعنۃٌ غَمّاسۃٌ: بڑا زخم لگانے والا وار۔ الغَمُوس جمع غُمُس: مصیبت میں ڈالنے والا معاملہ۔ — من الرجال سخت بہادر۔ کہا جاتا ہے۔ طعنۃٌ غَمُوسٌ: پار ہو جانے والی نیزہ کی ضرب۔ الیمین الغَمُوس: ارادۃ کھائی ہوئی جھوٹی قسم۔ الغَمِیس: تاریکی، جھاڑی، درختوں کا جھنڈ۔ لیلٌ غَمِیسٌ: تاریک رات۔ الغَمِیسَۃ: جھاڑی، درختوں کا جھنڈ۔

۲۔ غَمَّسَ الشربَ: کم پینا۔

۳۔ غامَسَ مُغامَسۃً فی الامر: میں جلدی کرنا۔

○ غَمَسَ ـ غَمسًا ہ/ ہ فی: کو میں ڈبو دینا۔ پھینک دینا، بھگونا، شرابور کرنا، تربتر کرنا، ڈبونا۔ غَمَّسَ بمعنی غَمَسَ۔ اِنغَمَسَ: ڈبکی لگانا۔ پھینکا جانا، بھیگ جانا، ڈوب جانا، — فی: اپنے آپ کو میں پھینکنا، میں چھلانگ لگانا۔ اغتمس بمعنی انغمس۔ غَمُوس: بدشگونی والا، بدشگون، منحوس، آفت رساں، مصیبت بھرا، مصیبت انگیز، مَغمُوس ب/ فی: میں ڈوبا ہوا۔

غمش: غَمِشَ ـَ غَمَشًا: اشک بہنے سے چندھا ہو جانا صفت اَغمَش

غمص: ۱۔ غَمَصَ ـِ وغَمِصَ ـَ غَمصًاہ: کو حقیر جاننا۔ — النعمۃَ: نعمت کی ناشکری کرنا۔ علیہ کلامَہٗ: پر عیب لگانا۔ اِغتَمَصَ ہٗ: کو حقیر جاننا، گھٹیا سمجھنا۔ رَجُلٌ غَمِصٌ: عیب جوئی کا عادی رَجُلٌ مَغمُوصٌ علیہ: دین یا حسب میں عیب لگایا ہوا آدمی۔

۲۔ غَمَصَ ـِ و غَمِصَ ـَ غَمصًا علیہ: پر جھوٹ بولنا۔ الغَمُوس: جھوٹا۔ یمینٌ غَمُوصٌ: جھوٹی قسم۔

۳۔ غَمِصَ ـَ غَمَصًا: آنکھ کا کیچڑ والی ہونا۔ — ت عینُہٗ: کی آنکھ کا کیچڑ بہنا صفت اَغمَص اَغمَص: جس کی آنکھ سے کیچڑ بہتا ہو۔ اور وہ آنکھ جس سے کیچڑ بہتا ہو غَمصاء جمع غُمص کہلاتی ہے۔ الغَمَص (مص): آنکھ کا کیچڑ۔

○ غَمَصَ ـ غَمصًا ہ/ ہ: کی بے توقیری کرنا، کو حقیر جاننا، کو گھٹا کر بتانا، برے لفظوں میں بیان کرنا، کی صحیح قدر وقیمت کا اندازہ نہ کرسکنا، سے نفرت کرنا، کو حقارت سے دیکھنا، کو ذلیل جاننا، اَغمَص: چندھا۔

غمض: ۱۔ غَمَضَ ـُ غُمُوضًا الکلامُ: کلام کا دقیق اور پیچیدہ ہونا۔ — غُمُوضًا السیفُ فی اللحم: تلوار کا گوشت میں گھس جانا۔ — الرجُلُ فی الارض: ملک میں پھرنا، غَمُضَ ـُ غموضا الکلامُ: کلام کا دقیق اور پیچیدہ ہونا۔ غَمِضَ ـَ غُمُوضَۃً و غَماضَۃً المکانُ: جگہ کا پست ہونا۔ غَمَّضَ الکلامَ: کلام کو مبہم کرنا۔ — عینَہٗ: آنکھ بند کرنا۔ کہا جاتا ہے۔ غَمَّضَ عن الإساءَۃِ: اس نے جرم سے چشم پوشی کی اَغمَضَ عینَہٗ: آنکھ بند کرنا۔ کہا جاتا ہے اغمضت العینُ فلانًا: آنکھ نے فلاں شخص کو حقارت سے دیکھا۔ اَغمَضَ عن الشیٔ: سے تجاوز کرنا، چشم پوشی کرنا۔ اَغمَضَ علی کذا: کو برداشت کرنا، پر راضی ہونا۔ اِغتَمَضَ البرقُ: بجلی کا چمکنا بند ہونا۔ الرجلُ عن الإساءَۃ: جرم سے چشم پوشی کرنا۔ ما اغتمضت عیناہ: اس کی آنکھ نہیں لگی۔ اِنغَمَضَ طرفُہٗ: آنکھ بند ہونا۔ الغَمضُ (مص): جمع غُمُوض و اَغماض: پست زمین کہا جاتا ہے۔ فلانٌ ذو غَمَضٍ: فلاں شخص گمنام اور ذلیل ہے۔ الغُمضُ و الغِماض و الغَماض و التغماض: آنکھ کی جھپکی، نیند، کہا جاتا ہے۔ ما اکتحلت عینی غمضًا او غماضًا او اغماضًا او تغماضًا او تغمیضًا: یعنی میں نہیں سویا الغامِض (فا) جمع غَوامِض: پست زمین، گمنام، ذلیل امرٌ غامِضٌ: مبہم معاملہ۔ الخلخال الغامِض: پازیب جو پنڈلی کو بھروے۔ الغامِضَۃ جمع غامِضات و غَوامِض: غامض کا مونث۔ الدارُ الغامِضۃُ: سڑک سے علیحدہ گھر۔ الغُمُوضۃ: خرابی، نقص، برائی۔ کہا جاتا ہے۔ مافی ہذا الامر غُمُوضۃٌ: اس معاملہ میں کوئی خرابی نہیں۔ الغَمِیضۃ: عیب، خرابی، نقص الغُمَّیضَۃ: آنکھ مچولی والا کھیل۔ الاِغتِماض (مص): کہا جاتا ہے۔ اتانی ذلک علی اغتماض: یعنی وہ مجھے کسی زحمت کے بغیر مل گیا۔ المَغمَض جمع مَغامِض: پست زمین۔ المُغمِضات: جانتے بوجھتے کئے جانے والے گناہ۔ مُغمِضات اللیل: رات کی تاریکیاں۔

۲۔ غَمَضَ ـِ غَمضًا و غَمَّضَ عنہ فی البیع: سے خرید و فروخت میں رعایت ونرمی برتنا۔ اَغمَضَ عنہ فی البیع: سے خرید و فروخت میں رعایت اور نرمی برتنا — فی السلعۃ: سامان تجارت کے گھٹیا ہونے کی وجہ سے اس کی قیمت گھٹانا۔

۳۔ اَغمَضَ فلانًا: دوڑ میں کسی سے آگے نکل جانا۔

۴۔ الغامِض جمع غَوامِض من الکعوب و السوق: ٹخنہ یا موٹی پنڈلی۔ غَوامِض الابل: چھوٹے اونٹ

○ غَمَضَ ـُ و غَمُضَ ـُ غُمُوضًا: چھپا ہونا، مخفی ہونا، چھپنا، (آنکھ) بند کرنا، دھندلا ہونا، تاریک ہونا، مشکل ہونا، عسیر الفہم ہونا، پیچیدہ اور دقیق ہونا، مغلق ہونا۔

نا قابل فہم ہونا۔ غَمَّضَ ہ کو دھندلا کرنا، مبہم بنانا، تاریک کرنا، مشکل اور عسیر الفہم بنانا مغلق بنانا۔ عینیہ عن: سے، کی طرف، پر، کے سامنے، اپنی آنکھیں بند کر لینا۔ ــ: سو جانا، سویا ہوا ہونا۔ غمض جُفُونَه علی القذی: تحمل سے تکلیف برداشت کرنا، کڑوی گولی نگلنا، کھسیانی ہنسی نکالنا اور بھگتنا۔ اَغمَضَ عینیه عن: کے لئے کسی کی آنکھوں کو دھندلا کرنا، دھندلانا یا دھیما سا کرنا، کو کے متعلق اندھا کرنا، سے آنکھیں بند کر لینا، پر، کی طرف، کے سامنے آنکھیں بند کرنا۔ ــ عن: کو نہ دیکھنے کا بہانہ کرنا، ظاہر کرنا کہ وہ کو نہیں دیکھ رہا۔ کے متعلق اندھا بننا، کو نظر انداز کرنا، سے چشم پوشی کرنا، سے اغماض کرنا۔ ــ علی/عن: کو برداشت کرنا، جھیلنا، اَغمَضَ من عینیه: آنکھیں بند کرنا، کو دیکھنے سے انکار کرنا، اِنْغَمَضَ: آنکھ کا بند ہونا اِغتمض: آنکھ کا بند ہونا، ہو جانا، سویا ہوا ہونا غمص: نیند غَمْضَة: جگمگاہٹ، چمک، آنکھ جھپکنا، جھلملانا، فی غَمْضَةِ عَیْنٍ: ابھی، ایک منٹ میں۔ غِماض بمعنی غَمْضَة۔ غُمُوض: تاریکی، دھندلا پن، ابہام، گمنامی، مغلق ہونا، راز، سربستہ راز، بھید، نامعلوم شے، پراسراریت، ناقابل توجیہ ہونا، عدم وضوح، غیر یقینی حالت، غیر یقینی صورتحال، غُموضة: دھندلاہٹ، تاریکی، ابہام، عدم وضوح، عسیر الفہمی، پیچیدگی، دقت، مغلق ہونا، اَغْمَض: زیادہ دھندلا، زیادہ تاریک، زیادہ مبہم، زیادہ گمنام، زیادہ غیر معروف، زیادہ خفیہ، زیادہ پیچیدہ، زیادہ غامض: زیادہ نامعلوم، زیادہ غیر معروف۔ غامِض جمع غَوامِض: پوشیدہ، چھپا ہوا، تاریک، دھندلا سا، غیر واضح، مبہم، ذو معنی، مشکوک، مشتبہ، مشکل، عسیر الفہم، پیچیدہ، دقیق ناقابل فہم، ناقابل ادراک، پراسرار، جس کی تہہ تک نہ پہنچا جا سکے۔ خفیہ، پیچیدہ۔ معمہ سا۔ غامِضة جمع غامضات وغوامِض: غیر حل شدہ مسئلہ، پہیلی، معما، عقدہ، چیستان، بھید، راز، سربستہ راز، نامعلوم شے، غوامِضُ افکارِہ: کسی کے دلی یا قلبی یا گہرے خیالات۔

غمط: ۱۔ غَمَطَ ـِ وغَمِطَ ـَ غَمْطًا ہُ: کو حقیر جاننا، سے حقارت کرنا، ــ النعمةَ: نعمت کی ناشکری کرنا۔ ــ الحقَّ: حق کا انکار کرنا۔

۲۔ غَمَطَ ـِ وغَمِطَ ـَ غَمْطًا الماءَ: زور سے پانی کا گھونٹ بھرنا۔ غامَطَ مُغامَطَةً فی الشرب: لگا تار گھونٹ لینا۔

۳۔ غَمَطَ ـِ وغَمِطَ ـَ غَمْطًا الذبیحةَ: ذبح کرنے کے جانور کو ذبح کرنا۔

۴۔ أَغْمَطَ علیه الشئُ: کے ساتھ ہمیشہ ہونا، دائمی ہونا۔

۵۔ تَغَمَّطَ علیه الترابُ: کو مٹی کا ڈھانپ کر مار ڈالنا۔ اِغْتَمَطَ الشئَ: نگل جانا پھر اس کا کوئی نشان نہ ملنا۔ ــ ہُ بالکلام: کو باتوں سے مغلوب کرنا۔ ــ ہُ: دوڑ میں ہارنے کے بعد سے آگے بڑھ جانا۔ الغَمْط: پست زمین۔

○ غَمَطَ ـِ وغَمِطَ ـَ غَمْطًا ہ: سے نفرت کرنا، کو حقیر جاننا، حقارت سے دیکھنا، کو گھٹا کر بتانا، کو برے لفظوں میں بیان کرنا، کی صحیح قوت و قیمت کا اندازہ نہ کر سکنا۔ ــ ہ: کی ناشکری کرنا۔ غَمَطه حَقَّه: کے حقوق پر غاصبانہ قبضہ کر لینا، کے حقوق تسلیم کرنے سے انکار کر دینا۔

○ غَمْغَمَ: منہ ہی منہ میں کچھ کہنا، بڑبڑانا۔ غَمْغَمة: جمع غَماغِم: چیخ پکار۔ جنگ کی چیخ وپکار

غمق: ۱۔ غَمَقَ ـُ وغَمِقَ ـُ وغَمُقَ ـُ غَمْقًا المکانُ: جگہ کا تر و نمناک ہونا۔ عام لوگ غَمِقَ المکانُ کو غَمِقَ المکانُ کے معنی میں لیتے ہیں (جس کا معنی ہے جگہ کا کشادہ ہونا، دور ہونا، دراز ہونا، اس معنی میں اس کی صفت غمیق بمعنی عمیق آتی ہے)۔ ــ النباتُ: نباتات کا نمنا کی کثرت سے خراب ہو جانا۔ صفت غَمِق مونث غَمِقة

۲۔ غَمِقَ البعیرُ: اونٹ کا غمقہ کی بیماری میں مبتلا ہونا۔ الغَمَقَة (طب) پیٹھ میں لگنے والی بیماری۔ المَغْمُوق: غمقہ کی بیماری میں مبتلا۔

○ غَمِقَ ـَ غَمَقًا و غَمَقَ ـَ و غَمُقَ ـُ غَمْقًا: نم ہونا، سیلا ہونا، مرطوب ہونا، بھیگا ہونا، بھیگا سا۔ بھیگا بھیگا ہونا، تر ہونا۔ غامِق: کالا (رنگ)

غمل: ۱۔ غَمَلَ ـُ غَمْلًا الشئَ: کو چھپانا، کی اصلاح کرنا، کو درست کرنا۔ ــ فلانًا: کو پسینہ لینے کے لئے ڈھانکنا۔ ــ البسرَ: گدر کھجور کی پال دبانا۔ ــ العِنبَ فی الزبیلِ: انگوروں کو برتن میں تہ بہ تہ رکھنا۔ ــ وتَغَمَّلَ النباتُ: پودوں کا ایک دوسرے پر چڑھنا۔ غَمِلَ ـَ غَمَلًا: تہ بت ہونے کی وجہ سے بدبودار ہونا الغَمِیل جمع غُمْلی: پیچیدہ اگی ہوئی گھاس۔ ــ من الارض: پست زمین۔ المَغْمُول (مفع): گمنام۔

۲۔ غَمُلَ ـُ غَمْلًا وتَغَمَّلَ الشئُ: وسیع ہونا۔

۳۔ غَمِلَ ـَ غَمَلًا الجرحُ: پٹی کی وجہ سے زخم کا خراب ہونا صفت غَمِل اَغْمَلَ الاهابَ: کچے چمڑے کو خراب ہونے کے لئے چھوڑ دینا۔ اِنْغَمَلَ الادیمُ: چمڑے کا خراب ہو جانا۔ صفت غَمِیل۔

۴۔ الغُمْلُج و الغُمَلِج و الغِمْلاج: غیر مستقل مزاج آدمی۔ مونث کو غُمْلُج اور غَمَلَّج کہا جاتا ہے۔ الغُمْلُج: موٹا اور لمبا آدمی الغُمْلُوج: غیر مستقل مزاج آدمی، مونث غُمْلُوجه۔ جمع غَمالِیج (ز): سایہ میں اگی ہوئی شاخ الغِمْلِیج: غیر مستقل مزاج آدمی (مونث غِمْلِیجة) فربہ اندام لمبا شخص۔

○ غَمْلَجَ وغِمْلاج: متلون، ناپائیدار، بے اصول، بے قاعدہ، بے ثبات، غیر یقینی، بدلتا رہنے والا۔

غمن: غَمَنَ ـُ غَمْنًا الشئَ: کو چھپانا، البُسرَ: گدر کھجور کی پال دبانا۔ فلانًا: کپڑے ڈال کر کسی کو پسینہ لانا۔ غَمِنَ واِنْغَمَنَ فی الأرض: میں دفن کیا جانا، میں غائب ہونا۔

غمو: غَمَا ـُ غَمْوًا البیتَ: گھر کو مٹی اور لکڑی سے ڈھکنا۔ الغما تثنیه غَمَوان جمع اَغْمِیَة و اَغْماء (ب): مکان کی چھت یا چھت کی مٹی وغیرہ۔

غمی: غَمَی ـِ غَمْیًا وغَمَّی البیتَ: گھر کو مٹی اور لکڑی ڈال کر ڈھکنا۔ غُمِیَ واُغْمِیَ الیومُ: دن بھر ابر چھایا رہنا۔ ــ علی المریض: بیمار پر بے ہوشی طاری ہونا صفت مَغْمِی ومُغْمًی علیه الغَمی: وہ چیز جس سے گھوڑے کو پسینہ لانے کے لئے ڈھانپا جاتا ہے۔ کہا جاتا ہے۔ رجل غَمًی: بیہوش آدمی، جس پر غشی طاری ہو۔ جمع کی صورت میں کہا جاتا ہے۔ رجالٌ غَمِیٌّ و اَغْماء: غش کھائے ہوئے مرد۔ و الغِماء جمع اَغْماء و اَغْمِیَة: مکان کا چھت۔

○ غَمِیَ ـَ غَمْیًا ہ: مکان پر چھت ڈالنا۔ مکان چھتنا، غُمِیَ علیه: غش کھانا، کو غش آنا، غش کھا کر گرنا، بیہوش ہونا، غَمَّی: (آنکھ مچولی میں) آنکھ پر پٹی باندھنا۔ اُغْمِیَ علیه: غش کھانا، کو غش آنا، غش کھا کر گرنا، بیہوش ہونا۔ غَمْی واِغْماء: غشی، غش، بیہوشی لُعْبةُ الاسْتِغْمابَة: آنکھ مچولی۔ مَغْمِی و مُغْمًی علیه: بیہوش کا غشی میں۔

غنّ: ۱۔ غَنَّ ـِ غَنًّا النخلُ: کھجور کا پکنا۔ ــ الوادی: وادی کا بہت درختوں والی ہونا، وادی میں درختوں کی بہتات ہونا۔ غَنَّنَ الروضَ: باغ کو سرسبز اور ہرا بھرا کرنا، باغ کو بہت درختوں اور سبزے والا کرنا۔ اَغَنَّ الشجرُ: درخت کا پکنا۔ الوادی: وادی میں درختوں کی بہتات ہونا، وادی کا بہت درختوں والی ہونا۔ ــ الروضُ: باغ کو سرسبز اور ہرا بھرا کرنا۔ الوادی الأغنّ م غنّاء: بہت درختوں اور گھاس والی وادی۔ القریة الغنّاء: آباد گاؤں۔

۲۔ غَنَّ ـِ غَنًّا و غُنّةً: ناک سے بولنا، زکام کے باعث ناک میں بولنا، غُرغُر کرنا۔ اَغَنَّ الذبابُ: مکھی کا

بھنبھنانا۔ ــ الرجلُ گُم آواز نکلنا۔ الغُنّاُ مکھی کی بھنبھناہٹ الـغـنّةُ ناک میں سے نکلنے والی آواز۔ الأغنّ م غنّاء ناک سے بولنے والا، کہا جاتا ہے۔ رجُلٌ اَغَنّ و امرأة غنّاء و ظَبیٌ اَغَنّ آدمی، عورت ہرن جو ناک سے آواز نکالے۔ اَغَنّ: حرف جبلّ سے غنہ کا حرف۔

⭘ غنّ( متکلم کا صیغہ غَنِنتُ ــ یَغَنّ ناک سے بولنا۔ غُنّاناک سے نکلنے والی آواز، (شکایت یا افسوس کی) آواز جمع غُنّات اَغَن م غنّاء ناک کا، ناک سے نکلنے والی (آواز) سریلی، دلکش، خوشگوار، پُر یا بلند (آواز) بہ افراط گھنا اور طراوت والا اور رنگارنگ سبزہ والا (باغ)

غنث: غَنِثَ ـ غَنَثًا الرجلُ سانس لے لے کر پینا۔ ت نفسُہٗ جی متلانا۔ تَغَنَّثَ ہٗ الشیُٔ بوجھل ہونا، بھاری ہونا، سے چمٹنا۔

غنج: غَنِجَ ـ غَنْجًا و تغنّجَ ناز و نخرہ کرنا صفت ــ غَنِج و مِغناج مونث غَنِجَہ و مِغناجَۃ ج کل کے بعض ادباء غنو بھی کہتے ہیں الغُنج و الغُنُج و الغناج ناز و نخرہ الغِنَاج کاجل جس کو عورتیں گودنے کے لئے استعمال کرتی ہیں۔ الأُغْنُوج جمع اغانیج ناز و نخرہ کرنے کی چیز

⭘ غَنَجَ ـ غُنُجًا و تغنّجَ (ت المرأۃُ) نخرے کرنا، نازنخرے کرنا، عشوہ گر ہونا، ناز و ادا کرنا۔ غُنُج عشوہ گری، دکھاوے کی محبت، ناز و نخرہ، ناز و ادا، چونچلے، جلوہ فروشی، اٹھلانا ـــ غَنِجَۃ عشوہ گر، نازنخرہ کرنے والی، ناز و ادا کرنے والی، چونچلے باز، جلوہ فروش، اٹھلانے والی۔ مِغناج نازنین، دکھاوے کی محبت کرنے والی۔

غند: تَغَنْدَرَت المرأۃُ بانکی، چھیل چھبیلی چال چلنا، چھیل چھبیلوں والا انداز اختیار کرنا، صفت مونث غُنْدُورَۃ مذکر غُنْدُور (عام زبان میں) الغُنْدَر و الغُنْدُر من الغِلمان موٹا تازہ لڑکا۔ الغَنْدَرَۃ ناز و نخرہ والی چال (عام زبان میں)

⭘ غُنْدُر موٹا، گول مٹول، گداز بدن، غَنادِر جمع غَنادِرۃ بانکا، چھیلا، چھیل، چھبیلا، تَغَنْدَرَ بانکا، چھیل چھیلا ہونا۔

غند قُجی اسلحہ ساز، بندوق ساز

غنغرینا جسم کا گلنا، فساد نسیج Gangrene

غنص: غَنِصَ ـ غَنَصًا تنگ سینہ والا ہونا۔

غنظ: غَنَظَ ـ غَنْظًا مرنے کے قریب ہونا قریب بہ ہلاکت کرنا۔ ـــ الامرُ فلانًا پر مشکل ہونا۔ ـــ وأغْنَظ ہٗ کو غصہ سے بھر دینا۔ غانَظ ہٗ سختی کرنا، ایک دوسرے کو مشقت میں ڈالنا۔ الغَنظ و الغَنَظ و الغَناظ و الغِناظ ہر وقت لگا رہنے والا رنج و غم۔ المَغنُوظ (مفع) غمگین

غنف: الغنافلیُون (ن) ایک پودا جس کے پیلے یا سفید پھولوں کے ہار بنا کر قبروں پر رکھے جاتے ہیں۔

غنم: غَنِمَ ـ غُنْمًا الشیَٔ کو مفت پانا۔ ـ غُنْمًا و غَنَمًا و غَنْمًا و غَنِیمَۃً و غُنْمانًا غنیمت حاصل کرنا۔ غَنَّمَ ہٗ کذا کو اس کے حصہ سے زائد دینا۔ اَغْنَمَ ہٗ الشیَٔ کو (مال) غنیمت دینا۔ تَغَنَّمَ و اغْتَنَمَ و استَغنَمَ الشیَٔ کو غنیمت سمجھنا، سے فائدہ اٹھانا الغُنْمُ جمع غُنُوم و الغنیم و الغنیمۃ جمع غنائم غنیمت جو جنگ میں حاصل کی جائے۔ (عموماً) کمائی، کہا جاتا ہے۔ غنیمۃٌ بارِدَۃٌ غنیمت جو بغیر مشقت کے ملے۔ کہتے ہیں۔ الغُنْمُ بالغُرمِ کمائی غُرم کے بالمقابل ہے چنانچہ جس طرح مالک کمائی کا اکیلا مالک ہوتا ہے۔ اور اس میں کوئی اور اس کا شریک نہیں ہوتا اس طرح جرمانہ بھی اکیلے ہی برداشت کرتا ہے۔ الغَنّام بہت مال غنیمت حاصل کرنے والا۔ المَغنَم جمع مَغانِم غنیمت، کہا جاتا ہے۔ مَغنَمٌ باردٌ یعنی اچھی غنیمت۔ غُنامَاك ان یفعل کذا تمہاری کوشش کی انتہا یہ ہے کہ تم ایسا کرو۔ تم زیادہ سے زیادہ یہ کر سکتے ہو۔

۲۔ تَغَنَّمَ فلانٌ بکریاں حاصل کرنا۔ جیسے تَاَبَّلَ کا معنی ہے اونٹ حاصل کرنا۔ الغَنَمُ جمع اَغنام و غُنُوم و اَغانِم (ح) بکریاں واحد شاۃ۔ غَنَمٌ مُغَنَّمَۃٌ و مُغْنَمَۃ بہت بکریاں۔ الغَنّام بہت بکریوں والا۔ بکریاں چرانے والا۔ بکریوں کا چرواہا۔

⭘ غَنَمَ ـ غُنْمًا و غَنَمًا و غَنْمًا و غَنِیمَۃً غنیمت حاصل کرنا۔ ــ ہٗ جنگ کے مال غنیمت کے طور پر حاصل کرنا، لینا۔ کو فتح کرنا، حاصل کرنا، پانا ــ لوٹ مار کرنا، لوٹنا، تاخت و تاراج کرنا، غارت گری کرنا، چرانا، غبن کرنا، تباہ کر دینا۔ غَنَّمَ ہ ہٗ کو کچھ بے غرضی سے دینا، کو کچھ عطا کرنا، کو کچھ مرحمت کرنا۔ اَغْنَمَ ہ ہٗ کو کچھ بطور مال غنیمت دینا۔ اِغْتَنَمَ ہٗ کو بطور جنگی مال غنیمت لینا، کو فتح کرنا۔ اِغْتَنَمَ الفُرصَۃَ: موقع سے فائدہ اٹھانا۔

اِستَغْنَمَ موقع سے فائدہ اٹھانا۔

غنم: غنیمت، مال غنیمت، لوٹ کا مال، ناجائز آمدنی، نفع، فائدہ، کمائی، بخشش غنیمۃ باردۃ آسان شکار۔ راض من الغنیمۃ بالایاب: اپنی جان بچانے پر خوش۔ اقتنع من الغنیمۃ بالایاب خالی ہاتھ لوٹنا پڑنا، کچھ کئے بغیر لوٹنا پڑنا۔ غانِمٌ کامیاب، عاد سالمًا غانِمًا وہ بخیر و عافیت لوٹا۔

غنو: الغُنْوۃ بے نیازی کہا جاتا ہے لہٗ عنہ غُنوۃٌ اس سے بے نیاز ہے۔

غنی: غَنِیَ ـ غِنًی و غَناءً و غُنیانًا مال دار ہونا۔ ــ بالشیِٔ من غیرہ دوسرے کی چیز پر ہی اکتفاء کرنا، پر ہی بس کرنا۔ غَنّی تغنیۃً اللّٰہُ ہٗ اللہ کا کسی کو مالدار بنانا۔ اَغنی اِغناءً الرجُلَ کو مالدار بنانا۔ ــ عنہ کو کافی ہونا۔ کہا جاتا ہے۔ اَغنی عنہ غناءَ فلان و مَغناہ و مُغناہ و مَغناتَہٗ و مُغناتہٗ کا قائم مقام ہونا۔ ما یُغنی عنك ھذا یہ تجھے کوئی فائدہ نہیں دے گا۔ ما اغنی شیئًا اس نے کچھ فائدہ نہ دیا۔ تَغَنّی تغنّیًا مالدار ہونا۔ تَغانی مالدار ہونا۔ ــ القوم ایک دوسرے سے بے نیاز ہونا۔ اِغتنی امیر ہونا امیر ہو جانا۔ اِستَغنی امیر ہونا یا ہو جانا اِستَغنی اللّٰہَ اللہ تعالیٰ سے دعا کرنا کہ وہ اسے مالدار کر دے۔ ـــ عنہ بہ پر اکتفا کرنا۔ الغِنی (مص) اکتفاء کفایت، دولت مندی کہا جاتا ہے: مالہٗ عنہ غِنی: اس کے بغیر اس کو چارہ نہیں۔ لاغِنی عنہ یہ ناگزیر ہے۔ ضروری ہے۔ اس کے بغیر چارہ نہیں۔ الغَناء: اکتفاء۔ دولت مندی، کفایت الغُنیۃ و الغِنیۃ و الغُنیان کفایت۔ دولت، کہا جاتا ہے۔ مالہٗ عنہ غُنیۃ و غُنیانٌ اس کے لئے اس کے بغیر چارہ نہیں۔ لاغُنیۃ و غُنیانَ عنہ اس کے بغیر چارہ نہیں الغَنیّ جمع اَغنیاء دولتمند، مالدار، مکتفی کہا جاتا ہے۔ ھو غنیٌّ عنہ وہ اس سے مستغنی ہے۔ الغانی (فا) دولتمند، مالدار رجُلٌ غانٍ عن کذا اس سے مستغنی آدمی الغانیۃ جمع غانیات و غَوانٍ غانی کا مونث۔ حسن و جمال کی وجہ سے زیب و زینت سے بے نیاز عورت، مالہٗ عنہ مَغنًی اس کیلئے اس کے بغیر چارہ نہیں۔

۲۔ غَنِیَ ـ غِنًی الرجُلُ شادی کرنا۔ ــ ت المرأۃُ: عورت کا خوبصورت ہونے کی وجہ سے بناؤ سنگھار سے بے نیاز ہونا۔ تَغَنّی تَغَنِّیات المرأۃُ عورت کا شادی شدہ ہونا۔ الغانیۃ جمع غانیات و غوانٍ شادی شدہ عورت۔

۳۔ غَنِیَ ـ غِنًی و مَغنًی بالمکان میں ٹھہرنا، اقامت کرنا، صفت غانٍ کہا جاتا ہے غَنُوا بدیارھم ثمّ فَنُوا وہ اپنے گھروں میں ٹھہرے پھر فنا ہو گئے۔ ــ فلانٌ زندہ رہنا۔ المَغنی جمع مَغانٍ: منزل رہنے کی

جگہ۔ کہا جاتا ہے: خرجت مبانيهم و خلت مغانيهم ان کی عمارتیں باہر کو نکلی ہوئی تھیں اور ان کے گھر خالی تھے۔

۴۔ غنى تغنّیاً گانا۔ —— الشعرَ و بالشعر شعر گانا، شعر ترنم سے پڑھنا یا گانا۔ —— بالمرأة عورت کے حسن و جمال کی تعریف کرنا۔ —— الشاعرُ بفلان شاعر کا کسی کی مدح کرنا یا ہجو کرنا۔

تغنی تغنّیاً بالمراة و بالشعر و بفلان عورت کے حسن و جمال کی تعریف کرنا۔ شعر ترنم سے پڑھنا، کسی کی مدح کرنا، کسی کی ہجو کرنا۔ الغناء من الصوت گیت، سر، راگ۔

الأُغنيّة و الإِغنيّة و الأُغنية و الإغنية جمع اغانی و اغانٍ گیت، سر، راگ۔ المُغناة: غنائية (Opera)

۵۔ اغنى إغناءً عنه كذا کو سے دور کرنا، ہٹانا، علیحدہ کرنا۔

○ غنیَ ـ غِنًى و غناءً کا محتاجی سے آزاد ہونا۔ امیر ہونا، دولتمند ہونا، مالدار ہونا۔ غنیَ عن کی ضرورت نہ ہونا، کو چھوڑ سکنا، کے بغیر کام چلا سکنا، کے بغیر کر سکنا، کی ضرورت نہ ہونا۔ غنى ه / ب کچھ گانا۔ —— ه کو کچھ گا کر سنانا، —— ه کو گنگنانا۔ —— ب کی مدح کرنا، کی تعریف کے پل باندھا، اغنى کو احتیاج سے آزاد کرنا، کو امیر بنانا، کو مالدار بنانا۔ —— ہ / عن کے لئے کافی ہونا، کیلئے کار آمد ہونا، ممد ہونا، کو فائدہ دینا، مدد دینا، کام دینا۔ —— عن کیلئے کافی ہونا، کو قانع کرنا، مطمئن کرنا، راضی کرنا، کے لئے بدل ہونا، قائمقام ہونا، پاسنگ ہونا، —— ہ عن کیلئے کو غیر ضروری یا زائد از ضرورت بنانا —— عن کی کمی پوری کرنا، کا متبادل یا قائم ہونا۔ —— ہ عن کو سے نجات دلانا، سے بچاؤ دینا، سے نجات دلانا۔ —— عن ہ کو سے بچانا، کی سے حفاظت کرنا، کی کے خلاف مدد کرنا۔ ما اغنى (عنه شيئاً) کے لئے کار آمد نہ ہونا، مفید نہ ہونا، فائدہ مند نہ ہونا۔ لا یُغنی فتیلاً عنی یہ کیلئے بالکل بے کار ہے۔ یہ کی کوئی مدد نہیں کرتی۔ یہ ایک دمڑی کی بھی نہیں۔ تغنی ب کو گانا، گنگنانا۔ —— ب / ہ کی مدح کرنا، کی تعریف کے پل باندھنا، اعتنى ب کے ذریعہ امیر ہو جانا، مالدار ہو جانا۔ —— استغنى مالدار ہو جانا، دولت مند ہو جانا۔ —— عن کا ضرورت مند نہ ہونا، کے بغیر کام چلا سکنا، کو چھوڑ سکنا، کے بغیر کر سکنا، کا حاجتمند نہ ہونا۔ —— ب کے ساتھ کرنا، اہتمام کرنا، مطمئن ہونا۔ لا یُستغنی عنه ناگزیر، اٹل، واجبی، لابدی۔

غِنًى دولت، مرفہ الحال، تونگری، دولت کی بہتات۔ مال و متاع سیم و زر، تموّل۔ لا غنى عنه ل کیلئے ناگزیر۔ ماله عنه غِنًى اس کو غیر ضروری سمجھ کر ترک نہیں کر سکتا۔ وہ اس کے بغیر کام نہیں چلا سکتا۔ هو في غنًى عنه اس کے بغیر کام چلا سکتا ہے، اسے اس کی کوئی ضرورت نہیں۔ كان في غنى عن سے دست بردار ہونا، کو چھوڑ دینا، سے ہاتھ اٹھانا، کو غیر ضروری سمجھ کر ترک کرنا، کی کوئی ضرورت نہ ہونا، کو کرنے کی ضرورت نہ ہونا۔ غُنية: ماله عنه غُنية بمعنی ماله عنه غِنًى غنی جمع اغنياء سے زرخیز دولتمند، مالدار، خوشحال غنيُ الحرب جنگ سے ناجائز نفع حاصل کرنے والا جنگی نفع اندوز۔ غنيّ عن البيان بدیہی، صاف ظاہر، خود تشریحی اس میں کچھ کہنے کی ضرورت نہیں کہ (أن) غنوت ۔ مرفہ الحالی، تونگری، دولت کی بہتات، مال و متاع، سیم و زر، تموّل۔ —— عن کیلئے افادہ۔ لا غناء فيه بے کار مصرف، ناکافی، بے فائدہ له غناء عنه و هو في غناء عنه اس کے بغیر کام چلا سکتا ہے، اسے اس کی کوئی ضرورت نہیں۔ غِناء گانا، گیت، غنائی گانے کا، الحانی۔ حَفلة غِنائية نغمہ و سرود کا جلسہ، محفل سرود، سرود منڈی۔ اُغنية جمع اغنيات و اغانٍ گیت، شیریں نغمہ، دھن۔ غانية خوبصورت لڑکی یا عورت، حسینہ جمع غانیات و غوانٍ۔ مُغنٍّ گلوکار گانے والا۔ مُغنّية گلوکارہ، گانے والی۔

غهب: غهِبَ ـ غهَباً و اغهَب عنه سے غافل ہونا، کو بھول جانا، الغهب مص کہا جاتا ہے اصاب الصيد غهباً اس کے ہاتھ شکار بلا ارادہ آ گیا۔ فعله غهباً وہ کام اس سے قصد کئے بغیر ہو گیا۔ الغَيهَب جمع غياهب غافل، کند ذھن اور کمزور آدمی۔

۲۔ اِغتهب اندھیرے میں چلنا۔ الغيهب جمع غياهب تاریکی، بہت سیاہ گھوڑا، بہت تاریک رات، الغيهبة غيهب کا مونث الغَيهبان تاریکی۔

۳۔ الغَيهبان پیٹ۔ الغيهبان ل کی کا شور۔

غوث: غاث ـ غَوثاً و اَغاث اِغاثةً و مَغوثةً کی مدد کرنا، کہا جاتا ہے۔ اغاثنا اللّٰهُ بالمطر اللہ تعالیٰ نے بارش کر کے ہماری سختی دور کر دی۔ غوّث الرجُلُ مدد کیلئے چلانا۔ اِستغاث الرجُل و به سے مدد چاہنا۔ الغَوث مدد۔ خوراک وغیرہ کی مدد الغُواث و الغَواث مدد۔ الغِياث و الغويث خوراک وغیرہ کی مدد۔ المَغاوث پانی۔ اس کا واحد نہیں آتا۔

○ اِستغاث ہ / ب علی سے کے خلاف مدد کرنے کی اپیل کرنا، سے کے خلاف مدد چاہنا، مدد کے لئے پکارنا۔ غَوثة کیلئے پکار، مدد غِياثة، اِغاثة: مدد۔ وكالة إغاثة اللاجئين (التابعة للامم المتحدة) اقوام متحدہ کی ریلیف اور ورکس کی ایجنسی (UNRWA) اِستغاثة کی اپیل، مدد کے لئے پکار، مُغيث مدد کرنے والا۔ مددگار۔

غوج: غاج ـ غَوجاً الغصن شاخ کا جھکنا، مڑنا اور دوہرا ہونا۔ تغوّج الغصن شاخ کا مڑنا۔ —— الرجُل في مشيته چال میں لچکنا۔

غور: غار ـ غَوراً الماء پانی کی طرف آنا۔ —— الماء پانی کا زمین میں جذب ہونا۔ صفت غائر —— غَوراً و غُؤُوراً عينه آنکھ کا دھنس جانا۔ —— غَوراً و غُؤُوراً و غِياراً في الامر کسی معاملہ کو گہری نظر سے دیکھنا۔ —— في الشيء میں داخل ہو جانا۔ —— غِياراً و غُؤُوراً الشمسُ سورج کا غروب ہونا۔ غوّر پستی کی طرف آنا۔ —— الماء پانی کا زمین میں جذب ہونا۔ —— ت الشمسُ او النجوم: سورج یا ستاروں کا غروب ہونا۔ کہا جاتا ہے۔ غوّرَ النهارُ: سورج کا ڈھل جانا۔ اغار اِغاراً پستی کی طرف آنا، زمین میں جذب ہو جانا۔ تغوّر پستی کی طرف آنا۔ ظاهرُ العين آنکھ کا دھنس جانا۔ اِستغار الرجُل پست زمین میں اترنے کا ارادہ کرنا۔ الغار جمع اَغوار و غِيران کھوہ، غار۔ الغاران (ع ا): خانہ چشم کی ہڈیاں، اوپر نیچے کے تالو۔ الغائرة غائر کا مؤنث الغَور (مص) پست زمین۔ زمین میں جذب ہونے والا پانی۔ کھوہ، غار، گڑھا۔ —— فلانٌ بعيدُ الغور فلاں گہری نظر رکھنے والا ہے۔ عرفتُ غور المسألة میں نے مسئلہ کی حقیقت معلوم کر لی۔ ماءٌ غورٌ زمین میں جذب ہونے والا پانی۔ الغَوريّ: ہر چیز کی گہرائی۔ المَغار و المُغار و المَغارة و المُغارة جمع مَغاور و مَغارات کھوہ، غار، کہف۔

۳۔ غار ـ غَوراً الشيءَ او القوم کو تلاش کرنا، کو طلب کرنا۔ کہا جاتا ہے: غُرتَ في غير مَغار: تم نے ایسی جگہ تلاش کیا جہاں وہ نہیں ہے غوّر القوم کو شکست دینا۔ غاور مُغاورةً العدوَّ دشمن پر حملہ کرنا، لوٹ ڈالنا۔ —— القوم ایک دوسرے پر حملہ کرنا۔ اَغار اِغارةً تیز چلنا۔ —— اِغارةً و غارةً و مُغاراً الفرسُ گھوڑے کا تیز دوڑنا۔ —— عليهم پر حملہ کرنا۔ —— بهم و اليهم کی مدد کیلئے آنا۔ تغاور القومُ ایک دوسرے پر حملہ کرنا۔ اِستغار عليهم: پر حملہ کرنا۔ الغار گرد و غبار، بڑا لشکر، الغارة (مص)

بہت جھگڑالو ہے۔

۳۔ فَتَكَ ـفُتُوكاً فی صناعتِهِ: اپنے پیشہ میں ماہر ہونا۔ فاتَكَ مُفاتكَةً ہٗ: کا ہنرمندی میں مقابلہ کرنا۔

۴۔ فَتَكَ القُطنَ: روئی دھننا۔

۵۔ فاتَكهُ مُفاتكةً: کو منہ مانگی قیمت دینا۔

○ فَتَكَ ـفَتْكاً ب: کو قتل کرنا، کو دھوکے سے قتل کرنا۔ ـــ ب: کو تباہ کرنا، کو نیست و نابود کرنا۔ ـــ ب: پر اچانک حملہ کرنا، پر حملہ کرنا، دھاوا بولنا۔ فتك به فتكاً ذریعًا: کو روکنا، آگے نہ بڑھنے دینا، تباہ کرنا، کا نام و نشان مٹا ڈالنا، کو حرف غلط کی طرح مٹا دینا، کو جڑ سے اکھاڑنا، کا قلع قمع کرنا، کا استیصال کرنا، (بیماری) کا کے بڑے حصہ کو تباہ یا ہلاک کر دینا۔ فَتْك: دھوکے سے قتل، قتل، تباہی، تباہ کاری، بربادی، فناءِ کامل۔ فَتكة جمع فَتَكات: بربادی، ویرانی، غارت، تاراجی، تباہی، تباہ کاری۔ فَتّاك: جان لیوا، مہلک، قاتلانہ۔ ـــ ب: پر خوفناک اثر کرنے والا، پر تباہی لانے والا۔ أفتَك: زیادہ مہلک، زیادہ جان لیوا، زیادہ تباہ کن۔ فاتِك جمع فُتّاك: قاتل۔

فتل: ۱۔ فَتَلَ ـفَتْلاً الحبلَ: رسی بٹنا۔ کہا جاتا ہے: فتل وجهَهُ عنهم: اس نے ان سے اپنا چہرہ پھیر لیا۔ فتل ذُؤابةَ فلانٍ: اس نے اس کو اس کی رائے سے ہٹا دیا۔ مازال یفتل من فلان فی الذروةِ والغارب: وہ فلاں کی فریب دہی کیلئے چکر لگاتا ہے۔ فَتِلَ ـفَتَلاً: دور دور پہلوؤں والا ہونا صفت: أفتَل مونث فَتْلاءُ۔ فَتَّل الحبل: رسی بٹنا۔ تَفَتَّل و اِنفتَل: بٹنا بٹا ہوا ہونا۔ الفَتلة جمع فَتْل: ایک بار بٹنا، ہاتھ کے پٹھے کی سختی۔ الفَتّال: بہت بٹنے والا۔ الفَتِیل مونث فَتِیلة: بٹا ہوا (دھاگا)، بدن کی میل کی بتی جو ملنے سے بنتی ہے۔ کہا جاتا ہے: ما أغنی عنك فتیلاً: وہ تمہارے کچھ کام نہ آیا۔ الفَتِیلة جمع فَتائل و فَتِیلات: وہ بتی جس سے چراغ روشن کیا جاتا ہے: المِفتَل: بٹنے کا آلہ۔ مَفتُول (مفع) الخَلق: مضبوط اور گٹھے ہوئے جسم والا۔

۲۔ فَتَلَ ـفَتلاً البلبلُ: بلبل کا چہچہانا۔ الفَتّال (ح): بلبل۔

۳۔ الفَتْلة جمع فَتْل: بیری اور ببول کے دانے رکھنے کا برتن۔ کہا جاتا ہے: ما أغنی عنك فَتْلةً: میں تم کو کچھ بھی فائدہ نہ دوں گا۔ الفَتَلة جمع فَتَل: درخت عرفط یا عضاہ کا دانہ۔ کہا جاتا ہے: ما أغنی عنك فَتَلةً: وہ اس کے کسی کام نہ آیا۔ الفَتِیل: کھجور کی گٹھلی کے شگاف میں باریک بتی۔

○ فَتَلَ ـفَتْلاً ہٗ: کو بٹنا، کو بل ڈالنا، کو لپیٹنا، کو مروڑنا، کی چوٹی گوندھنا، کو کاتنا۔ فَتَّلَ ہٗ: کو بٹنا، کو بٹنا، مروڑنا، بل دینا، بٹ کر ہار بنانا، گھمانا، کا لچھا بنانا، کو چکر دینا، کو چوٹی کی صورت میں گوندھنا، (رسی کی) لڑیوں کو آپس میں بل دے کر گوندھنا۔ تَفَتَّل: بٹنا، بٹا جانا، گھمایا جانا، چوٹی کی صورت میں گوندھا جانا۔ اِنفتَل بمعنی تَفَتَّل۔ اِنفتَل من: کو ایڑیوں کے بل مڑ کر چھوڑ جانا، سے پھر جانا۔ اِنفتَل من الباب: دروازے سے چپکے سے نکلے جانا۔ شَمَّعَ الفَتلةَ: بھاگ جانا، فرار ہو جانا۔ فَتّال: رسی بٹنے والا۔ فَتِیل جمع فتیلات و فتائل: بتی (wick)، شتابہ (جمع) فیتہ، بتی، بارود کی بتی (fuse)، تار کی بہت باریک جالی (gauze)، خون روکنے کے لئے روئی یا پٹی کی گدی (tampon)، توپ کے فتیلہ کی ڈوری۔ فَتِیلة جمع فتیلات و فَتائل: بتی (wick)، بجلی کے قمقمہ کے باریک تار (filament) مَفتُول: لمبا تڑنگا، گٹھیلا، زور آور، مضبوط جسم کا، گٹھا ہوا، پہرے کا مینار، دیدبان (نجد)۔ مَفتُول الساعِد: مضبوط، گٹھا ہوا، ہٹا کٹا، سنڈا، مسٹنڈا، کسرتی بدن کا، موٹا تازہ، جسیم طاقتور۔

فتن: ۱۔ فَتَنَ ـفَتناً و فُتوناً ہٗ: کو تعجب میں ڈالنا، مائل کرنا، فریفتہ کرنا۔ ـــ فُتوناً و فُتِنَ إلی النساء: عورتوں سے بدکاری کرنے کا ارادہ کرنا۔ فَتَّنَ و أفتَنَ ہٗ: کو تعجب میں ڈالنا، مائل کرنا، فریفتہ کرنا۔ الفِتنة جمع فِتَن: مال و اولاد۔ فِتنةُ النهار (ن): ایک پودا جس کے پھول دن کے وقت کھلتے ہیں اور رات کو بند ہو جاتے ہیں۔ الفَتّان: فتنہ انگیز۔ الفَتّانة: فتّان کا مونث۔

۲۔ فَتَنَ ـفِتنةً و مَفتوناً فلاناً: کو گمراہ کرنا۔ ـــ فَتناً فلاناً عن رأیه: کو اس کی رائے سے روک دینا، پھیر دینا۔ فُتِنَ فی دینه: دین سے اعراض کرنا۔ اِفتَتَنَ فی دینه: دین سے اعراض کرنا۔ الفِتنة جمع فِتَن: گمراہی، کفر، رسوائی۔ الفاتِن (فا): حق سے گمراہ کرنے والا، شیطان، چور۔ الفَتّان: شیطان، چور۔

۳۔ فَتَنَ ـفَتناً و فُتوناً ہٗ: کو فتنہ میں ڈالنا۔ ـــ الرجُلُ: فتنہ میں پڑنا (لازم و متعدی) صفت: فاتِن جمع فُتّان۔ فَتَّنَ و أفتَنَ ہٗ: کو فتنہ میں ڈالنا۔ تفتّن ہٗ: کو فتنے میں ڈالنے کے لئے تکلف کرنا۔ اِفتَتَنَ: فتنہ میں پڑنا۔ ـــ ہٗ: کو فتنہ میں ڈالنا۔ الفِتنة جمع فِتَن: اختلاف آراء۔ لوگوں کے مابین واقع ہونے والی جنگ و جدل۔

۴۔ فَتَنَ ـفِتنةً و مَفتوناً فلاناً: کی آزمائش کرنا۔ ـــ فَتناً الشيءَ: کو جلا دینا۔ فِتنةُ الصائغِ الذهبَ: سنار کا سونے کو پگھلا کر کھوٹا کھرا معلوم کرنا۔ فُتِنَ: مصیبت زدہ ہو کر مال یا عقل کا جاتا رہنا۔ اُفتُتِنَ بمعنی فُتِنَ۔ الفَتن (مص): حال، فن، قسم۔ العُمرُ فَتنان: عمر کی دو قسمیں ہیں، اچھی اور بری یا میٹھی اور کڑوی۔ الفِتنة (مص) جمع فِتَن: آزمائش، عبرت، عذاب، بیماری، جنون، دیوانگی۔ الفَتّان: سنار۔ الفَتّانان: سونا اور چاندی۔ الفَتّانة: کسوٹی۔ الفَتِین جمع فُتُن (ط ا): سیاہ گرم زمین جس کے پتھر جل گئے ہوں۔ ذهبٌ فَتِین: جلا ہوا سونا۔ الفَیتَن: بڑھئی۔ المَفتُون (مفع): دیوانہ۔

○ فَتَنَ ـفَتناً و فُتوناً ہٗ من: کو سے پھیر دینا۔ ـــ ہٗ: کو آزمائشوں اور لالچوں میں ڈالنا، کو اکسانا، ترغیب دینا، پھنسانا، ورغلانا، پھسلا کر لے جانا، موہ لینا، لبھانا، دھوکا دینا، کو فریفتہ کرنا، گرویدہ کرنا، لبھانا، شیفتہ کرنا، مسحور کرنا، وجد میں لانا، لٹو کرنا۔ فَتَّنَ ـفَتناً ہٗ: کو سخت اذیت پہنچانا یا دینا۔ ـــ علی: کے خلاف مخبری کرنا۔ فُتِنَ ب: پر فریفتہ ہونا، سے مسحور ہونا، پر لٹو ہونا، کا گرویدہ ہونا، سے محبت ہو جانا، پر پاگل ہو جانا، کے پیچھے پاگل سا ہو جانا۔ أفتَنَ ہٗ: کو فریفتہ کرنا، گرویدہ، مسحور کرنا۔ اِفتَتَنَ ہٗ: کو حرص و طمع میں ڈالنا۔ اِفتُتِن: مسحور ہونا، سحر زدہ ہونا، اکسائے میں آنا، لٹو ہونا، فریفتہ ہونا۔ اِفتَتَن و اُفتُتِن: حرص و طمع میں آ جانا، صحیح راستے سے ہٹ جانا نیز اُفتُتِن بمعنی فُتِنَ۔ فِتنة جمع فِتَن: ترغیب، تحریص، لالچ، آزمائش، دلفریبی، دلکشی، دلربائی، دلبری، دل آویزی، حسن و جمال، کشش، ورغلانا، غلط راہ پر لگانا، فریفتگی، شیفتگی، سازش، ساز باز، گٹھ جوڑ، بغاوت انگیز تقریر یا اقدام، بلوہ، فساد، اودھم، دھما چوکڑی، اختلاف، نااتفاقی، ان بن، نزاع، جھگڑا، فساد۔ مفاتن: دلکش خوبیاں، حسن و جمال، ساحرانہ قوتیں۔

فتو: ۱۔ فَتا ـفَتْواً الرجُلَ: پر جوانمردی اور سخاوت میں غالب ہونا۔ فاتَی الرجُلَ: پر جوانمردی اور سخاوت میں غالب آنے کی کوشش کرنا۔ کہا جاتا ہے: فاتَونی فَفَتَوتُهم: انہوں نے جوانمردی اور سخاوت میں مجھ پر غالب آنے کی کوشش کی تو میں ان پر غالب ہو گیا۔ تفتّی تَفَتّیاً الرجُلُ: سخی ہونا۔ تَفاتی: سخی ہونا، اپنے آپ کو جوان ظاہر کرنا۔ الفُتُوّة: سخاوت اور جوانمردی۔ الفَتی تثنیه فَتَوان و فَتَیان جمع فِتیان و فِتیة و فِتوة و فُتُوّ و فُتِیّ و فِتیّ: سخی۔

۲۔ فتی - فتًی جوان ہونا۔ فَتِیَ تَفتِیَةً ت البنت: پردہ نشین ہونا، لڑکوں کے ساتھ کھیلنے سے اجتناب کرنا۔ تفتّی تفتّیا ـ ت البنت: لڑکی کا پردہ نشین ہونا، لڑکوں کے ساتھ کھیلنا بند کرنا۔ ـ الرّجل: جوان ہونا۔ جوان بننا، جوانوں کا انداز اختیار کرنا۔ کہا جاتا ہے: أبرد من شیخ یتفتّی جوانوں کے انداز اختیار کرنے والے بوڑھے سے زیادہ ٹھنڈا۔ الفتاء جوانی۔ الفتوّۃ الفتی تثنیہ فتوان و فتیان جمع فِتیان و فِتیۃ و فُتُوّۃ و فُتُوّ و فُتِیّ و فِتِیّ نوجوان، غلام۔ الفتیان رات اور دن۔ کہا جاتا ہے: لا أفعلُهُ ما اختلفَ الفتیان: جب تک رات دن ایک دوسرے کے پیچھے آتے رہیں گے میں یہ ہرگز نہیں کروں گا۔ الفتاۃ ج فتیات و فتوات مؤنث، نوجوان عورت، لونڈی۔ الفتیّ ج فِتاء ہر ایک جواں سال۔ الفتیّۃ (ن) افتاء م فتیۃ ایک پھولدار پودا۔

۳۔ فاتی الرجُل: سے پوچھنا۔ أفتی إفتاءً فلاناً فی المسألۃ کو کسی مسئلہ میں فتوی دینا۔ تفاتی القوم الی العالِم لوگوں کا فتوی دریافت کرنے کے لئے عالم کے پاس جانا۔ استفتی استفتاءً العالِمَ فی مسألۃ عالم سے کسی مسئلہ میں فتوی طلب کرنا۔ الفتوی و الفُتوی و الفُتیاء جمع الفتاوِی و الفتاوَی شرعی مسائل میں ماہر شریعت کا فیصلہ۔ المُفتی (فا) ماہر علم فقہ جو مسائل کا جواب دے سکے۔

فتی - فتاءً نوجوان ہونا، جوان ہونا۔ أفتی ہ فی کو کسی مسئلہ میں یا اس کے متعلق باقاعدہ قانونی رائے دینا، کو کے بارے میں معلومات فراہم کرنا، سے کسی نظریہ وغیرہ کی وضاحت کرنا، کو کچھ پیش کرنا۔ ـ ب کے بارے میں رائے دینا۔ ـ ب کے لئے یا کے حق میں قانونی رائے کے ذریعے فیصلہ کرنا۔ ـ بان (قانونی) رائے کے طور پر بیان کرنا کہ...... اِستفتی ہ فی سے میں یا کے بارے میں باقاعدہ قانونی رائے دریافت کرنا، سے کے بارے میں حسب ضابطہ رائے طلب کرنا۔ ـ ہ فی کے بارے میں کی معلومات کی استدعا کرنا، سے میں یا کے متعلق مشورہ طلب کرنا، سے میں یا کے بارے میں مشورہ کرنا، کے بارے میں کسی کی رائے طلب کرنا۔ فتی جمع فِتیان و فتیۃ جوان، نوجوان، نوعمر، اٹھتی جوانی والا، کمسن، نابالغ، غلام، ہیرو (hero)۔ فتوی جمع فتاوٍ و فتاوی فُتیا فتوی۔ فُتُوّۃ: جوانی، کم سنی، جوانمردی، سخاوت، نیک دلی جمع فتوات غنڈا، دھونسیا، مردم آزار، بھاڑے کا غنڈا، جھگڑالو، دنگئی، فسادی، مار پیٹ پر اترانے والا، بددیانتی کا کاروبار کرنے والا۔ اِستفتاء استصواب، استصواب رائے عامہ (referendem)، رائے شماری، (plebiscite)، سرکاری قانونی رائے کیلئے درخواست، صلاح مشورہ، مشاورت، مشورہ کرنا۔ استفتاء الشعب یا استفتاء شعبی استصواب رائے عامہ (plebisute, referendem) مفتی فتوی دینے والا۔

فتّ: فتّ - فتّا القفۃ ٹوکری کی چیزیں بکھیرنا۔ ـ الحارّ بالبارد گرم کو ٹھنڈا کرنا، جوش کم کر دینا۔ انفتّ العود لکڑی کا ٹوٹنا۔ ـ الرجل شکستہ دل ہونا۔ تمر فتّ متفرق کھجوریں۔ المفتۃ زیادتی، کثرت۔

فثا: فثا - فثا و فثوءا القدر ہانڈی کا جوش ٹھنڈا کرنا۔ ـ الغضب غصہ کی تیزی کم کرنا۔ ـ الشیء عنہ کو سے روکنا۔ افثأ تھکنا، ست ہونا۔ ـ الحرّ گرمی کا گھٹ جانا، کم ہو جانا۔ ـ بالمکان میں اقامت کرنا، ٹھہرنا۔ انفثأ الحرّ گرمی کا کم ہو جانا۔ فثأ - فثأ کو بجھانا (جیسے بھوک، پیاس وغیرہ)

فثج: فثج - فثجا الشیء کو کم کرنا۔ ـ الماء الحار بالبارد ٹھنڈے پانی سے گرم پانی کی گرمی کم کرنا۔ و فثج و افثج و انفثج بوجھل ہونا۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ بحرٌ لا یُفثَج: فلاں بحر ناپیدا کنار ہے۔ الفاثج (فا) جمع فواثج حاملہ اونٹنی۔

فثر: الفاثور سنگ مرمر کی میز، آفتاب کی ٹکیہ، فرش، بڑا پیالہ، شراب کا برتن، جاسوس۔

فثغ: فثغ - فثغا رأسہ کا سر پھوڑنا۔

فج: فجّ - فجّا ما بین رجلیہ دونوں پیروں کو کشادہ اور دور کرنا۔ عام لوگ کہتے ہیں: فجّ الشیءَ فانفجّ اس نے چیز کو پھاڑا تو وہ پھٹ گئی۔ ـ ت الناقۃ للحلب اونٹنی کا دودھ دوہنے میں ٹانگیں پھیلانا۔ ـ القوس کمان کھینچنا۔ ـ فججا چلنے میں ٹانگوں کا درمیان کشادہ ہونا۔ صفت: افجّ م فجّاء جمع فجّ: افجّ ما بین رجلیہ ٹانگیں چوڑی کرنا صفت: مُفِجّ۔ ـ فی المشی جلدی چلنا، دو پہاڑوں کے درمیان چوڑے راستہ پر چلنا۔ ـ الأرض بالمحرات زمین پر ہل چلانا۔ تفاجّ ٹانگیں پھیلا کر چلنا۔ انفجّ ت القوس کمان کا کھنچ جانا۔ اِفتجّ الرجُل درۂ کوہ میں چلنا، دو پہاڑوں کے درمیان کشادہ راستہ پر چلنا۔ الفجاج دو پہاڑوں کے درمیان کشادہ راستہ، درہ۔ الفجّ جمع فِجاج دو پہاڑوں کے درمیان کشادہ راستہ۔ الفُجّۃ دو پہاڑوں کے درمیان کشادگی۔ الإفجیج جمع وادی، تنگ اور گہری وادی۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ یمشی مُفاجِّاً فلاں شخص اپنی ٹانگیں پھیلا کر چلتا ہے۔

۲۔ الفِجّ و الفجاجۃ من الفواکہ و غیرہا کچا میوہ وغیرہ۔ الفُجُج نیز کاہل و سست لوگ جن کی صحبت کو ناپسند کیا جائے۔

فجّ - فجّا رجلیہ ٹانگیں پھیلانا۔ افجّ ڈگ بھرنا، جلدی چلنا۔ فجّ جمع فجاج راستہ، دو پہاڑوں کے درمیان سڑک۔ من کلّ فجٍّ عمیقٍ یا من کل فجٍّ و صوبٍ ہر طرف سے، سب جگہوں سے۔ فِجّ کچا، ہرا (پھل)؛ غیر مہذب (گفتگو)۔

فجأ: فجأ - و فجیء - فجأ و فجاءۃ و فُجاءۃ و فاجأ مُفاجأۃ و افتجأ افتجاءً الرجُل اچانک ٹوٹ پڑنا، کے پاس رات کو بے خبری میں آنا، پر سبقت کرنا۔ الفجاءۃ (مص) اچانک۔ حرف المفاجاۃ لفظ اذا ہے۔ جیسے خرجت فاذا الاسد بالباب اس کو اذا الفجائیۃ بھی کہتے ہیں۔ اس کے بعد اسم ابتداء کی وجہ سے مرفوع اور خبر محذوف ہوتی ہے اور عموماً یہ خبر "موجود" ہوتی ہے۔

فجأ - و فجیء - فجأ و فجأۃ و فجاءۃ و فاجأہ کے پاس اچانک آ جانا، پر غیر متوقع طور پر آ پڑنا، ٹوٹ پڑنا، کا اچانک سامنا کرنا یا غیر متوقع طور پر کے سامنے آ جانا، کو بے خبری میں آلینا۔ ـ ہ ب کو سے حیران کر دینا۔ ـ ہ پر حملہ کرنا۔ فجأۃ و فجاءۃ یکا یک، اچانک، غیر متوقع طور پر، بے خبری میں، ناگہاں۔ فجائی اچانک، غیر متوقع، حیرت انگیز۔ مفاجأۃ جمع مفاجآت اچنبھا، خلاف توقع بات، تعجب، حیرت، بے خبری میں جالینا۔ فاجیء: اچانک غیر متوقع، حیرت انگیز۔ مُفاجِیء اچانک، یکلخت، یکا یک، غیر متوقع، حیرت انگیز۔ مفاجئات: حیرت انگیز واقعات، حیرتیں، خلاف توقع باتیں۔

فجر: فجر - فجرا الماء پانی (کا راستہ کھول کر) اسے جاری کرنا اور بہانا۔ ـ القناۃ نالی نکالنا۔ ـ اللہ الفجر اللہ تعالی کا صبح کر دینا۔ فجّر الماء زور سے پانی بہانا، جاری کرنا۔ تشدید مبالغہ کے لئے ہے۔ ـ الینبوع چشمہ جاری کرنا۔ أفجر فجر میں داخل ہونا۔ تفجّر الماء پانی کا جاری ہونا۔ ـ الصبح صبح کا روشن ہونا۔ انفجر الماء پانی کا جاری ہونا۔ ـ الصبح صبح کا روشن ہونا۔ ـ عنہ اللیل سے رات کا ختم ہو جانا۔ ـ علیہم العدو

پر دشمن کا کثرت سے اور ہر طرف سے آ جانا۔

**الفَجْرُ** صبح کی روشنی۔ کہا جاتا ہے: **طریقٌ فَجْرٌ (مص)** کھلا ہوا صاف راستہ۔

**الفَجْرَة جمع فُجَر** پانی بہنے کی جگہ۔ **ـ من الوادی** وادی کا وہ وسیع و عریض حصہ جس میں پانی بہتا ہو۔

**الفِجار** دو پہاڑوں کے درمیان کشادہ راستے۔

**المَفْجَرَة و المُنفَجَر** پانی بہنے کی جگہ۔

**مُنفَجَرُ الرَّمل** ریگستان میں بنا ہوا راستہ

۲۔ **فَجَرَ ـ فُجوراً عن الحق** حق سے تجاوز کرنا۔ **ـ عن سرجه** زین سے ایک طرف جھک جانا۔ **ـ فَجْراً و فُجوراً** جھوٹ بولنا، زنا کرنا، گناہ کرنا۔ **ـ امرهم** کا معاملہ بگڑ جانا، خراب ہو جانا۔

**فَجَّرَ ـ فلاناً** کی نافرمانی کرنا، مخالفت کرنا، کو جھٹلانا۔ **ـ الرجلَ** کی بدکاری کی طرف نسبت کرنا۔

**فاجَرَ فِجاراً و مُفاجَرَةً المرأة** عورت سے زنا کرنا۔

**أَفْجَرَ** حق سے تجاوز کرنا، جھوٹ بولنا، زنا کرنا، کفر کرنا۔ **ـ فلاناً** کو فاجر پانا۔

**تَفاجَرَ القومُ** گناہوں میں منہمک ہونا۔

**اِفْتَجَرَ فی الکلام** بات گھڑ لینا، بناوٹی بات کہنا۔

**الفَجْرَة** فجر کا اسم مرة بمعنی ایک بار۔ کہا جاتا ہے: **رَکِبَ فَجْرَةً** وہ جھوٹ پر سوار ہوا یعنی جھوٹ بات بنائی۔ تانیث اور علمیت کی وجہ سے غیر منصرف ہے۔

**فَجارِ** الفجور کا اسم ہے اور معرفہ ہے۔ جیسے: بَرَّة بَرّ سے اسم ہے۔ **فحملتُ بَرَّةَ واحتملتَ فَجارِ** عورت کو فَجارِ کہا جاتا ہے یعنی اے فاجرہ۔ اور صرف نداء ہی کی صورت میں استعمال ہوتا ہے۔ (میں نیکی لے کر آیا اور تو گناہ)۔

**الفاجِر (فا)** زانی، گناہوں کے پیچھے چلنے والا، جادوگر۔ **جمع فاجرون و فَجَرَة و فُجّار**

**الفاجِرَة** فاجر کا مونث۔ کہا جاتا ہے: **یمینٌ فاجِرَةٌ** جھوٹی قسم۔

**الفاجُور** زانی، گناہوں میں منہمک۔

**الفَجُور جمع فُجُر** زانیہ، زانی، گناہوں میں منہمک۔

۳۔ **فَجَرَ ـ فَجْراً و فُجوراً** کمزور نگاہ والا ہونا۔

۴۔ **فَجَرَ ـ فَجْراً و فُجوراً من مرضه** صحیح و تندرست ہونا۔

۵۔ **فَجَرَ ـ فَجْراً** فیاضی و سخاوت کرنا۔ **أَفْجَرَ** مال کثیر لانا۔

**تَفَجَّرَ و انْفَجَرَ بالعطاء** فیاضی و سخاوت کرنا۔

**الفَجَر** بخشش، سخاوت، عطیہ، بھلائی، مال، کثرت مال۔

٭ **فَجَرَ ـُ ه** (زمین) کو پھاڑنا، چیرنا، تباہ کرنا، (دبی ہوئی چیز) کو کھود کر نکالنا۔ **ـ فُجوراً** گناہ کرنا، عیاشی کرنا، بدچلنی کی زندگی بسر کرنا، عیاشیوں میں منہمک ہونا، بدکاری کرنا، زنا کرنا۔

**فَجَّرَ ه** (پانی وغیرہ کیلئے) راستہ بنانا، میں پانی نکلنے کا راستہ بنانا۔ (پانی وغیرہ) کو بہانا، جاری کرنا۔ **ـ ه** کو پھاڑنا، چیرنا۔ **ـ ه** (کو بھک سے اڑانا، کا دھماکہ کرنا۔

**أَفْجَرَ** بدکاری کرنا، زنا کرنا۔

**تَفَجَّرَ** زور سے نکلنا، پھوٹ نکلنا، یکا یک نکلنا، پھیل جانا، پھوٹ پڑنا، توڑ کر نکل جانا۔

**انْفَجَرَ بمعنی تَفَجَّرَ** نیز **انفجر** دھماکے سے پھٹنا، پھوٹنا، خارج ہونا، پھٹنا، پھوٹنا، پھٹ کر اڑ جانا، توڑ (کر) نکلنا، بھک سے اڑ جانا، زور سے پھٹنا، دھماکے کے ساتھ اڑنا۔ میں بکثرت ہونا۔ **ـ علی** پر اچانک آ پڑنا، ٹوٹ پڑنا، حملہ کرنا، پر جھپٹنا۔

**فَجْر** سویرا، تڑکا، طلوع صبح، طلوع سحر، فجر، صبح کا جھٹپٹا، (مجازاً) آغاز، شروع، ابتداء، (مونث) فجر کی نماز۔

**فُجُور** فحاشی، بداخلاقی، بے انصافی، فسق و فجور، سیاہ کاری، بدکاری، عیاشی، آوارگی، اوباشی، لفنگاپن، آوارگی اور بدچلنی کی زندگی، زنا، حرامکاری، ناجائز جنسی تعلق، زن غیر منکوحہ سے زنا، غیر شادی شدہ عورت سے برضا مجامعت، زنا کاری۔

**انفجار جمع انفجارات** پھوٹ پڑنا، پھٹنا، زمین کے اندر سے اوپر آ جانا، زور سے پھٹنا، دھماکا، انفلاق، انشقاق۔

**مواد الانفجار** دھماکے سے پھٹنے والے، بھک سے اڑ جانے والے مادے۔

**انفجاری** دھماکے سے اڑ جانے والا، دھماکے کے ساتھ پھٹنے والا، بارود سے اڑانے والا۔

**مُتَفَجِّر بمعنی انفجاری**

**مُنفَجِر بمعنی انفجاری**

**فاجِر** رند مشرب، آوارہ، بدکار، لچا، شہدا، آزادرو، فاسق، فاجر، عیاش، شہوت پرست، تماش بین، زانی، زنا کار، جھوٹا، گستاخ، بے تمیز، بدتہذیب، بے شرم، بے حیا، بے عزت۔ مونث:

**فاجِرة جمع فواجر** زانیہ، کسبی، رنڈی، فاحشہ، چھنال، کچی، طوائف، بیسوا۔

**فجس: فَجَسَ ـ فَجْساً** تکبر کرنا، شرارت گھڑنا۔ **ـ فلاناً** کو مغلوب کرنا۔

**أَفْجَسَ** باطل پر فخر کرنا۔

**تَفَجَّسَ علیه** پر تکبر کرنا، پر بڑائی ظاہر کرنا۔

**فجع** ۱۔ **فَجَعَ ـ فَجْعاً و فَجَّعَهُ** کو دردمند کرنا، (اس کے اہل اور مال سے محروم کر کے)۔ کہا جاتا ہے: **فُجِعَ فی ماله و بماله** اسے مال کی وجہ سے تکلیف ہوئی۔

**أَفْجَعَتْهُ المصیبةُ** مصیبت کا آدمی کو اس کی محبوب چیزوں سے محروم کر کے تکلیف میں مبتلا کرنا۔

**تَفَجَّعَ** دردمند ہونا۔

**الفاجِع (فا)** انسان کو لاحق ہونے والا بڑا غم۔ جدائی کا کوا، کہا جاتا ہے: **امرأة فاجعٌ** دردمند عورت۔ **رجلٌ فاجعٌ** افسوس کرنے والا، سراسیمہ۔

**موتٌ فاجِعٌ** لوگوں پر مصائب لانے والی موت۔

**الفاجِعة جمع فواجع** شدید حادثہ، مصیبت، ڈرامہ، ٹریجڈی، حزنیہ، المیہ۔

**موتٌ فَجُوعٌ** لوگوں پر مصیبت لانے والی موت۔

**الفَجیعَة جمع فجائع** مصیبت۔

**رَجُلٌ مُتَفَجِّعٌ** افسوس کرنے والا، سراسیمہ۔

۲۔ **انفجع** پیٹو، پرخور، کھاؤ ہونا صفت:

**مُفْجُوع** (عام زبان میں)

**فجعان: اسم الفجعة**

**فَجَعَ ـ فَجْعاً ه** کے سر پر مصیبت اور سخت غم مسلط کرنا، کو ایذا دینا، دکھ پہنچانا، تکلیف میں ڈالنا، مغموم کرنا۔ کو کسی سے محروم کر کے سخت غمزدہ کرنا۔ **ـ ه ب**

**فُجِعَ بولده** وہ اپنے بیٹے کی موت سے سخت متاثر ہوا۔

**فَجَّعَ ه** کو سخت اذیت دینا، کو سخت کوفت پہنچانا، تنگ کرنا، دق کرنا، مغموم کرنا، رنج پہنچانا، رنجیدہ کرنا، دکھ پہنچانا۔

**تَفَجَّعَ** دردناک طور پر متاثر ہونا یا ہو جانا، ذہنی طور پر مغموم ہونا۔

**فَجَعَة** پرخوری، بسیار خوری۔

**فَجَّاعَة** تکلیف دہ، دردناک، المناک، پرملال، صبر آزما۔

**فُجُوع** حادثہ، مصیبت، آفت، سیہ بختی، سانحہ جمع

**فَجیعَة فَجائع**

**فَجْعان** بہت بھوکا، ندیدہ، بڑا لالچی، پیٹو، کھاؤ، پرخور، بھوک سے بے حال۔

**تَفَجُّع** سوہان روح، روحانی اذیت، ذہنی تکلیف، ایذا، دکھ، تکلیف، سخت غم۔

**فاجِع** دردناک، تکلیف دہ، الم ناک، پرملال، صبر آزما، رنج دہ۔

**فاجِعَة جمع فواجع** حادثہ، مصیبت، آفت، سیہ بختی، سانحہ، بلائے ناگہانی، ڈرامہ، المیہ، حزنیہ، ٹریجڈی۔

**مُفَجِّعات** خوف، دہشتیں، خوف زدہ کرنے والی چیزیں۔

**فجل: فَجَلَ ـ فَجْلاً و فَجِلَ** ڈھیلا اور موٹا ہونا۔ **ـ فَجْلاً الشیءَ** کو چوڑا کرنا۔

**فَجَّلَ الشیءَ** کو گھڑنا، ایجاد کرنا۔

**افْتَجَلَ الأمرَ** جو گھڑنے والا، جواری۔

**الأَفْجَل (فا)** وہ شخص جس کے دونوں قدموں کے درمیان دوری ہو۔

**الفُجْل و الفُجُل** مولی (ایک ترکاری)۔ واحد **فُجْلَة (ن)**

**الفَجَّال** مولی فروش۔

**فجم: فَجِمَ ـ فَجَماً** موٹے جبڑے والا ہونا۔ صفت:

**أَفْجَم** (چاقو) کو کھنڈا کرنا۔ **فَجَمَ ـ فَجْماً** میں دندانے ڈالنا، کھنڈا ہونا۔

**تَفَجَّمَ و انْفَجَمَ** دندانے دار ہونا، (عام زبان میں)۔

**تَفَجَّمَ و انْفَجَمَ الوادی** وادی کا کشادہ ہونا۔

**فُجْمَة** وادی کی کشادہ جگہ۔

**الوادی و فُجْمَةُ الوادی**

**فجن: أَفْجَنَ** سداب کھانے میں مداومت کرنا۔

الـفـيـجـن (ن): سُداب (ایک قسم کی نبات) اسے سَذاب بھی کہتے ہیں (یونانی لفظ)۔

فجو: فَجَا ـفَجْوًا الباب: دروازہ کھولنا۔ ـ القوسَ: کمان کھینچنا۔ فَجِيَ ـ فَجًا: پنڈلیوں یا پیروں کے درمیان دوری کرنا۔ صفت: اَفْجَی مونث فَجْوَاء۔ ـــ ت القوسُ: کمان کا کھنچا ہوا ہونا۔ ـــ ت الناقةُ: اونٹنی کا بڑے پیٹ والی ہونا۔ تَفَاجَی: کشادہ جگہ ہونا۔ اِنفجَی البابُ: دروازہ کھلنا۔ ـــ القومُ عن فلان: سے علیحدہ ہونا، ہٹ جانا۔ ـــ ت القوسُ: کمان کھنچ جانا۔ الفَجْوَة جمع فَجَوَات و فِجَاء: دو چیزوں کے درمیان کشادگی، گھر کا صحن، کشادہ زمین۔ الفَجْوَاء: اَفْجَی کا مونث، کشادہ زمین۔

○ فَجْوَة جمع فَجَوَات و فِجَاء: شگاف، سوراخ، درز، موکھا، روشن دان، روزن، رخنہ، افقی لوح قبر۔

فجی: فَجِيَ ـفَجًى: پنڈلیوں یا پاؤں کے درمیان دوری کرنا۔ فَجَّی تَفْجِيَةً الشيءَ: کو ظاہر کرنا۔ ـ الشيءَ عنه: کو سے دور کرنا، علیحدہ کرنا۔ اَفْجَی اِفْجَاءً الرجُلُ: بال بچوں پر خرچ میں وسعت کرنا۔

فحّ: ا۔ فَحَّ ـفَحًّا و فَحِيحًا و تَفُحَاحًا النائمُ: سونے والے کا خراٹے لینا۔ ـ ت الافعی: سانپ کا پھنکارنا۔ عام لوگ کہتے ہیں: فَحَّت الرائحةُ: خوشبو کا پھیلنا۔ الفُحُح: پھنکارنے والے سانپ۔ فُحَّةُ الفُلفُل: مرچ کی تیزی۔ الفَحِيح (مص) فَحِيحُ الافعی: سانپ کی پھنکار۔

۲۔ فَحْفَحَ: نیند میں خراٹے لینا، آواز بیٹھ جانا، گلو گرفتہ ہونا۔ الفحفاح م فحفاحة: بیٹھی ہوئی آواز والا، گلو گرفتہ، بہت بولنے والا۔

○ فَحَّ ـفَحًّا و فحيحًا: (سانپ کا) پھنکارنا۔ (طوفان کا) سیٹیاں بجانا۔

فحج: ا۔ فَحَجَ ـفَحْجًا: تکبر کرنا۔

۲۔ فَحِجَ ـفَحَجًا و فَحْجَةً في مشيته: قدم کے اگلے حصے کو قریب اور ایڑیوں کو دور کرنا، صفت: اَفْحَج۔ فَحَّجَ في مشيته: قدم کے اگلے حصے کو قریب اور ایڑیوں کو دور کرنا۔ ـــ رِجْلَيْهِ: ٹانگوں کو پھیلانا۔ اَفْحَجَ عن الامر: سے رکنا، ہٹ جانا۔ تَفَحَّجَ الرجُلُ: ٹانگوں کو پھیلانا۔ اِنفَحَجَ ت ساقاهُ: کی ٹانگوں کا دور دور ہونا۔

فحس: فَحَسَ ـفَحْسًا الشيءَ من الماء وغيره: کسی چیز کو ہاتھ میں لے کر زبان سے چاٹنا۔

فحش: ا۔ فَحُشَ ـفُحْشًا و فَحَاشَةً الامرُ: بُرا ہونا۔ ـــ ت المرأةُ: عورت کا قبیح ہونا، بوڑھی ہونا۔ ـ فَحَّشَ بِهِ: پر طعن و تشنیع کرنا۔ اَفْحَشَ: بری بات کہنا، برا کام کرنا۔ تَفَحَّشَ عليهم بلسانِهِ: سے بدکلامی کرنا، کو گالیاں سنانا۔ تفاحَشَ: بری بات کہنا، برا کام کرنا۔ ـــ الامرُ: قباحت میں زیادہ ہونا۔ الفُحش (مص): قبیح قول یا فعل۔ الفاحِش مونث فَاحِشَة: بدصورت قبیح، بدخلق۔ کہا جاتا ہے: غبنٌ فاحِش: پر فریب کھیل، ناقابل برداشت فراڈ۔ رجُلٌ فاحِشٌ: قول اور جواب میں حد سے گزرنے والا۔ مونث فاحشة۔ الفاحِشَة جمع فَوَاحِش و الفَحشاء: زنا، بہت سخت قبیح گناہ۔ الفَحَّاش م فَحَّاشَة: فاحش کا اسم مبالغہ۔

۲۔ اَفْحَشَ الرجُلُ: بخل کرنا۔ الفَاحِش م فاحِشَة: بہت بخیل۔

○ فَحُشَ ـفُحْشًا: ننگ انسانیت ہونا، حد سے زیادہ ہونا، بہت زیادہ ہونا، بے انداز ہونا، نہایت قابل نفرت ہونا، سخت نفرت انگیز ہونا، کریہ ہونا، خبیث ہونا، نابکار ہونا، بے درد ہونا، فحش ہونا، ناشائستہ ہونا، اخلاق سے گرا ہوا ہونا، نامناسب ہونا، ناموزوں ہونا، برا ہونا، خراب ہونا، بے شرم ہونا، بے حیا ہونا، ڈھیٹ ہونا۔ اَفْحَشَ: ناشائستہ زبان استعمال کرنا، بد ذاتیاں کرنا۔ تفاحَش بمعنی فَحُشَ و اَفْحَشَ۔ فُحْش: ننگ انسانیت ہونا، کراہت، ظلم، بے دردی، سفاکی، بدذاتی، فحاشی، ناشائستگی، فحش، نازیبائی، ناشائستہ زبان۔ فَحشاء: ننگ انسانیت ہونا، نفرت، استکراہ، ظلم، بے دردی، بدذاتی، سفاکی، برا کام، جرم، زنا، بدکاری، زناکاری۔ فَحَّاش: ناشائستہ، فحش، اخلاق سے گرا ہوا، بدکار، عیاش، تماش بین، اوباش، شہوت پرست، بولنے اور عمل میں بے شرم، بے حیا۔ تالیف فَحَّاش: فحاشی، طوائفی ادب porno graphy۔ تفاحش: ننگ انسانیت ہونا، نفرت انگیزی، مکروہ پن۔ فاحِش: ننگ انسانیت (شخص) غیر معتدل، بہت زیادہ، بے اندازہ، بے حد (گراں)، بہت (مہنگا)، بیہودہ، لغو، بے سروپا، خلاف عقل، غیر موزوں، غیر مناسب، خلاف فطرت، بے معنی، نامعقول، مکروہ، قابل نفرت، غلیظ، ناپاک، کریہ، ناگوار، گھناؤنا، نفرت انگیز، ظالم، نابکار، خبیث، بدذات، نامرغوب، انمل، بے جوڑ، مخالف، متضاد، ناپسندیدہ، برگشتہ کرنے والا، نفرت انگیز، ناشائستہ، فحش، نازیبا، سوقیانہ، بے حیائی کا، بے شرمی کا، خلاف تہذیب، بدزبان، بدصورت، کمینہ یا پاپی پن کا، بے ادب، بے تمیز، گستاخ، شوخ چشم۔ فاحِشَة: کسبی، رنڈی، کنچنی، چھنال فاحشہ عورت، طوائف۔ جمع فَوَاحِش: انسانیت سوز عمل، ظلم، نابکاری، خبث، خباثت، برا کام، جرم، زناکاری، بدکاری، فسق، حرامکاری، بدکاری، زنا۔ مُفْحِشَة: کسبی، رنڈی، کنچنی، طوائف۔

فحص: ا۔ فَحَصَ ـفَحْصًا عنه: کی تفتیش کرنا، کھود کریدنا۔ فاحَصَ فِحَاصًا و مُفَاحَصَةً هُ: ایک دوسرے کے عیوب اور بھیدوں کی تلاش و جستجو کرنا۔ تَفَحَّصَ و افْتَحَصَ عنه: کی کھود کرید کرنا۔ الفَحْص (مص) جمع فُحُوص: امتحان، آزمانا۔ الفَحْصَة: فحص کا اسم مرۃ بمعنی ایک دفعہ امتحان لینا۔ الفَحَّاص: بہت تلاش و جستجو کرنے والا۔ الفَحِيص: ساتھی کے عیوب اور بھیدوں کو معلوم کرنے میں لگا رہنے والا۔

۲۔ فَحَصَ ـفَحْصًا المطرُ الترابَ: بارش کا مٹی کو الٹ پلٹ کر دینا۔ ـــ الترابَ: مٹی کھودنا۔ ـــ برِجْلِهِ: پاؤں سے کھودنا، کریدنا۔ ـ للخبزة: روٹی کے لئے آگ میں جگہ بنانا۔ فَحَّصَ و افْحَصَ هُ عنه: کو سے دور کرنا۔ الفَحْص جمع فُحُوص: ہر رہنے کی جگہ۔ المَفْحَص جمع مَفَاحِص و الافْحُوص جمع افَاحِيص: وہ جگہ جو سنگخوار انڈے دینے کے لئے تلاش کرے۔ کہا جاتا ہے: ليس له مَفْحَصُ قطاة: اس کے لئے سنگخوار کے انڈے دینے جتنی جگہ بھی نہیں۔

۳۔ فَحَصَ ـفَحْصًا الظبيُ: ہرن کا تیز دوڑنا۔

۴۔ الفَحْصَة: ٹھوڑی کا گڑھا، چاہ زنخدان، چاہ ذقن۔

○ فَحَصَ ـفَحْصًا هُ: زمین کی کھود کریدنا۔ ـ هُ: کا امتحان لینا۔ ـــ ہ: کا طبی طور پر بغور مشاہدہ کرنا۔ ـــ ہ/ہ: کو جانچنا، کی آزمائش کرنا، کا تجربہ کرنا۔ ـــ ہ: کی تفتیش کرنا۔ ـ ہ/ہ: کی جانچ پڑتال کرنا۔ ـ عن: کو ڈھونڈنا، کی تلاش کرنا، کے بارے میں پوچھنا، کی تفتیش کرنا، کے بارے میں معلومات طلب کرنا۔ تَفَحَّص عن: کو ڈھونڈنا، کی تلاش کرنا، کے بارے میں پوچھنا، کی تفتیش کرنا، کے بارے میں معلومات طلب کرنا۔ ـــ ہ/ہ: کا طبی معائنہ کرنا۔ فَحْص جمع فُحُوص: آزمائش، امتحان، (طبی یا مدرسہ کا) طبی معائنہ، تفتیش، جانچ پڑتال، تلاش، تحقیقات، پوچھنا، دریافت کرنا۔ اُفْحُوص جمع اَفَاحِيص: گڑھا جس میں پرندہ انڈے دیتا ہے، گھونسلا بنانے کی جگہ، نسل کشی کی جگہ۔

فحل: ا۔ فَحَلَ ـفَحْلًا و افْتَحَلَ ابلَهُ فحلًا كريمًا: جفتی کے لئے عمدہ سانڈ ڈھونڈنا۔ تَفَحَّلَ: سانڈ کے

مشابہ ہونا۔ الفَحْل جمع فُحُول و اَفْحُل و فِحال و فِحَالة و فُحُولہ (ح): ہرحیوان کا نر، سانڈ۔ فُحُول الشعراء: فضیلت رکھنے والے شعراء، ہجو کرنے میں غالب ہونے والے شعراء۔ الفَحْلَة من النساء: ایسے اخلاق والی جو عورت جنس کے لائق نہ ہو، تیز زبان عورت۔ الفِحْلَة و الفُحُولَة و الفِحالة: مردانگی۔ الفَحِيل: نر، سانڈ، مردانگی کا پیکر۔ فَحْلٌ فَحِيل: شریف نسل مرد۔

۲۔ تَفَحَّلَ الشجرُ: درخت کا بے پھل ہونا۔ اِسْتَفْحَلَت النخلةُ: درخت خرما کا نر کھجور جیسا ہونا۔ الفَحْل والفُحّال جمع فَحَاحِيل: نر کھجور۔

۳۔ اِسْتَفْحَلَ الامرُ: بڑا ہونا، سنگین ہونا۔

○ اِسْتَفْحَلَ علي: (معاملہ کا) کے لئے بھیانک ہونا، ڈراؤنا ہونا، تکلیف دہ ہونا، نہایت اہم ہونا، بھاری ہونا، مخدوش ہونا، مشکل ہونا۔ استفحل: بے قابو ہو جانا، حد سے زیادہ ہو جانا (نقصان کا)، ناقابل تلافی ہونا۔ فَحْل جمع فُحُول: (بڑے جانوروں کا) نر، نسل کشی والا گھوڑا، ممتاز شخصیت، مشہور شخصیت، ستارہ (نامی شخص) عظیم فنکار، شاندار (شخص یا شے)۔ الشعراء الفُحُول: عظیم شعراء۔ فُحُولَة: فضیلت، شرف، برتری، تفوق (کا) مکمل یا کامل نمونہ، کمال۔ اِستفحال: دہشت ناکی، ہولناکی، شدت، اہمیت، متانت، تشویشناکی، مشکل۔ مُسْتَفْحِل: خوفناک، ہولناک، دہشت ناک، سنگین، تشویشناک، اہم، مشکل، حد سے زیادہ، ناقابل برداشت، بہت زور دار، قابو سے باہر، خطرناک طور پر پھیلنے والا۔

فحم: ۱۔ فَحَمَ -فَحْمًا: جواب نہ دے سکنا۔ فَحِمَ و فُحِمَ فَحْماً و فُحاماً و فُحُوماً الصبيُّ: بچے کی آواز روتے روتے بند ہو جانا۔ اَفْحَمَهُ: کو دلیل دے کر خاموش کرنا۔ کہا جاتا ہے: هاجاهُ فأفْحَمَهُ: اس نے اس کا ہجو میں مقابلہ کیا تو اس نے اسے خاموش کر دیا۔ —— الهمُّ الشاعِرَ: غم کا شاعر کو شعر کہنے سے منع کرنا۔ اُفْحِمَ الصبيُّ: بچہ کی آواز کا روتے روتے بند ہو جانا۔ الفُحُوم: جواب نہ دے سکنے والا۔ المُفْحِم فا۔ جوابٌ مُفْحِمٌ: مسکت جواب۔ المُفْحَم (مفع): بے زبان، گونگا، شعر نہ کہہ سکنے والا۔ کہا جاتا ہے: وجدهُ مُفْحَماً: اس نے اسے شعر نہ کہہ سکنے والا پایا۔

۲۔ فَحَمَ -فُحُومات البئرُ: کنویں کے پانی کا ٹھہرنا۔ الفاحِم (فا)۔ ماءٌ فاحِمٌ: ٹھہرا ہوا پانی۔

۳۔ فَحُمَ -فُحُوماً و فُحُومَةً: کالا ہونا۔ فَحَّمَ الشيءَ: کو کالا کرنا۔ اَفْحَمَ الرجُلُ: عشاء کے وقت کی تاریکی میں داخل ہونا۔ الفاحِم: کالا۔ الفَحْم و الفَحَم: کوئلہ۔ الفَحْمَة جمع فِحَام و فُحُوم: کوئلے کا ٹکڑا۔ فحمةُ الليل: رات کی سخت تاریکی۔ الفَحَّام جمع فَحَّامة: کوئلہ فروش۔ الفَحَّامَة: اٹلی کی ایک جماعت جس کے ارکان ایک خفیہ سیاسی تنظیم سے تعلق رکھتے ہیں۔ carbonaro، فری میسن freemason۔ رجُلٌ فَحّامٌ: ملحد، بے دین۔ الفُحُومَة: سیاہی۔ الفَحِيم: کوئلہ، کالا۔ (ك): دیکھئے الکربون (carbon)۔ المِفْحَم: گاڑیوں کے انجنوں میں وہ جگہ جہاں ایندھن سے ہوا کا امتزاج ہوتا ہے (جیسے کار کے انجن میں)۔ المَفْحَمة: کوئلوں کی جگہ، وہ جگہ جہاں کوئلے بنائے جاتے ہیں۔ عام لوگ اسے مشحرہ کہتے ہیں (یہ لفظ سریانی الاصل ہے)۔

○ فَحَمَ -فُحُوماً و فُحُومَةً: کالا ہونا یا ہو جانا۔ فَحَمَ -فَحْمًا: گم سم ہونا، دم بخود ہونا، جواب نہ دے سکنا۔ فَحَّمَ ہ/ ہ: کو (لکڑی کے کوئلے سے) کالا کرنا، کو کالا بنانا۔ —— ہ: کو جلا کر کوئلہ بنانا، کو کاربن بنانا، کو لکڑی کے کوئلہ کی شکل میں تبدیل کرنا۔ اَفْحَمَ ہ: کو گم سم کرنا، کو دم بخود کرنا، کے اوسان خطا کرنا، کو دہشت زدہ کرنا، کو دلائل سے خاموش کرنا، اکھڑ پن سے کسی کی بھوک اڑا دینا، کو چلتا کرنا (to give some one the brush off)۔ فَحْم (واحد فحمة) کوئلہ، کوئلے، (لکڑی کا) کوئلہ، کوئلے جمع فُحُومات: کوئلے، کوئلوں کی قسمیں۔ فحمٌ حَجَرِي: پتھر کا کوئلہ۔ فحم حطب: لکڑی کا کوئلہ۔ فحم قوالب: کوئلے کے چورے اور مٹی سے بنی ہوئی اینٹیں۔ فحم كُوك: کوک (coke)۔ فَحْمَة جمع فحمات: کوئلے کا ڈلا یا ڈلی۔ فحمةُ الليل: گہری تاریک رات جمع فِحام و فُحُوم۔ فُحْمی: سیاہی۔ فَحِيم: کالا، کوئلے جیسا کالا۔ فَحِيم: کالا، سیاہ۔ فَحَّام: کوئلہ کا تاجر، کوئلہ فروش، کان سے کوئلہ نکالنے والا، کان کن۔ فاحِم: کالا، سیاہ۔ اسود فاحم یا فاحمُ السَّواد (مونث): کوئلہ جیسا کالا، کالا سیاہ، قیر گوں، کالا بھجنگ۔

فحو: فَحَا -فَحْوًا و فَحَّى بكلامه إلى كذا: اپنے کلام سے کسی مضمون کی طرف اشارہ کرنا۔ الفَحَا والفِحَا جمع أفْحاء: مسالہ یا خشک مسالہ۔ الفَحْوَى و الفَحْواء و الفُحَواء من الكلام جمع فَحاوٍ: مضمون کلام، کلام کا معنی۔

○ فَحْوَى یا فَحْواء: مطلب، مفہوم، معنی، ٹھیک مفہوم، اہمیت، منشاء، نیت، مدعا (خط، تقریر وغیرہ کا)۔

فخ: ۱۔ فَخَّ -فَخًّا و فَخِيخًا النائِمُ: سونے والے کا خراٹے لینا۔ —— تِ الأفعي: سانپ کا پھنکارنا۔ اِفْتَخَّ النائِمُ: سونے والے کا خراٹے لینا۔ الفَخّة: خراٹے لینے والے کی نیند۔

۲۔ فَخَّ -فَخًّا و فَخِيخات الرائحة: خوشبو کا بھڑکنا۔

۳۔ فَخَّ -فَخًّا و فخفيفًا رِجلاهُ: کی ٹانگوں کا کمزور ہونا۔ صفت: أفَخّ مونث فَخّاء جمع فُخّ۔

۴۔ الفَخّ جمع فِخَاخ و فُخُوخ: جال کہا جاتا ہے: وثب فلان من فخّ الشيطان: اس نے گناہ سے توبہ کر لی۔ الفخة: گندی عورت۔

۵۔ فَخْفَخَ فَخْفَخَةً الرجُلُ: باطل پر فخر کرنا۔ الفَخْفَخَة (مص): کاغذ یا نئے کپڑے کی کھڑکھڑاہٹ، باطل پر فخر۔

○ فَخّ جمع فِخَاخ و فُخُوخ: گڑھا، پھندا، دام، جال، جانور پکڑنے کا پنجرا۔

فخت: ۱۔ فَخَتَ -فَخْتًا السقفَ: چھت میں سوراخ کرنا۔ —— رأسَهُ بالسيف: کے سر پر تلوار مارنا۔ —— الشيءَ: کو کاٹنا۔ —— الاناءَ: برتن کھولنا۔ اِنْفَخَتَ السقفُ: چھت کا سوراخ دار ہونا۔ الفَخْت: چھت میں گول سوراخ۔

۲۔ فَخَتَ -فَخْتًا الرجُلُ: جھوٹ بولنا۔

۳۔ فَخَّتَتِ الفاخِتَةُ: فاختہ کا کوکو کرنا۔ تَفَخَّتَ: فاختہ کی چال چلنا، تعجب کرنا۔ الفَخْت: چاند کی روشنی یا چاند کا سایہ۔ الفاخِتَة جمع فَوَاخِت (ح): فاختہ، ایک پرندہ کا نام۔

۴۔ الفَخْت: چال۔

○ فَخَتَ -فَخْتًا ہ: میں سوراخ کرنا، چھید کرنا۔

فخج: فَخَجَ -فَخَجًا الرجُلُ: تکبر کرنا۔ فَخِجَ -فَخَجًا: جدا جدا رانوں والا ہونا۔ صفت: أفْخَج۔

فخذ: ۱۔ فَخَذَ -فَخْذًا ہُ: کی ران پر مارنا، کی ران کو توڑنا۔ فُخِذَ: کی ران کا توڑا جانا۔ تَفَخَّذَهُ: کی ران پر ران رکھنا۔ الفَخْذ و الفِخْذ و الفَخِذ جمع أفْخاذ (ع ا): ران، (یہ لفظ مونث سماعی ہے)۔

۲۔ فَخَذَ قومَهُ: اپنے لوگوں کو قبیلہ وار پکارنا۔ —— بينهم: کو جدا جدا کرنا۔ —— القوم عن فلان: کو مدد نہ دینا۔ —— فلانًا: کو قبیلہ سے بھگا دینا۔ اِسْتَفْخَذَ: جھک جانا، مطیع ہو جانا۔ الفَخْذ جمع أفْخاذ: قبیلہ (مذکر)

۳۔ تفخذ: معاملہ سے ہٹ جانا۔

○ فَخِذ و فَخْذ و فِخْذ (مونث) جمع أفْخاذ:

ران (بھیڑ بکری وغیرہ کے گوشت کی) ٹانگ، قبیلہ کی ایک شاخ (چھوٹی)۔ فَخِذَۃ: (بھیڑ بکری وغیرہ کے گوشت کی) ٹانگ، ران۔ فَخِذِی و فَخْذِی: ران یا ران کی ہڈی کے متعلق۔

فخر: ا۔ فَخَرَ ۔فَخْراً و فَخَراً و فَخاراً و فَخارَۃً و فِخِّیرَی و فِخِّیراء: فخر کرنا (اپنے یا اپنے اہل کی امتیازی خصوصیات، شاندار کارناموں اور عالی ظرف اعمال پر)۔ ۔۔ ہٗ: پر فخر میں غالب ہونا۔ ۔۔ ہٗ علی فلان: کو فخر میں پر فضیلت دینا۔ فَخَرَ ۔فَخْراً و تَفَخَّرَ منه: پر ناک چڑھانا، تکبر کرنا۔ فَخَّرَ و اَفْخَرَہٗ علی فلان: کو فخر میں فضیلت دینا۔ فاخَرَ فِخاراً و مُفاخَرَۃً ہٗ: پر فخر میں غالب ہونا۔ تفاخَرَ القومُ: بعض کا بعض پر فخر کرنا، ہر ایک کا اپنے اپنے مَفاخِر پر فخر کرنا۔ اِفْتَخَرَ: فخر کرنا۔ الفَخْر و الفَخَر (مص): فضیلت، بڑائی۔ الفُخْرَۃ: فخر۔ الفُخُور: فخر کرنے والا۔ الفخیر: فخر کرنے والا، فخر میں مغلوب۔ الفِخِّیر و الفِخِّیرَۃ: بہت فخر کرنے والا۔ (تاء مبالغہ کے لئے ہے)۔ المَفْخَرَۃ و المَفْخُرَۃ جمع مَفاخِر: افعالِ حمیدہ وہ اعمال جن پر فخر کیا جائے۔

۲۔ اِسْتَفْخَرَ الشیءَ: کو قابل فخر سمجھنا، کو قابل فخر بنانا۔ الفاخِر: ہر چیز میں کا عمدہ۔

۳۔ الفاخُور جمع فَیاخِیر: ایک قسم کا پھول۔ الفاخُورَۃ: مٹی کے برتن بنانے کی جگہ (عام بول چال میں)۔ الفَخّار (واحد فَخّارَۃ): مٹی کے برتن۔ ٹھیکری پکی ہوئی مٹی۔ الفَخّارَۃ جمع فَخّار: مٹی کا مرتبان۔ الفَخّارِی: کمہار، مٹی کے برتن بیچنے والا (عام لوگ اسے فاخوری کہہ کر پکارتے ہیں)۔

○ فَخَرَ ۔فَخْراً و فَخَراً و فَخاراً ب: پر اترانا، ڈینگ مارنا، بڑ ہانکنا، شیخی بگھارنا، پر فخر کرنا۔ فَخَرَ ۔ فَخْراً: نفرت کرنا، حقیر جاننا، حقارت کی نظر سے دیکھنا۔ فاخَرَہٗ: کے ساتھ ناموری، بزرگی وغیرہ میں مقابلہ کرنا۔ ۔ ب: پر مغرور ہونا، متکبر ہونا، پر فخر کرنا۔ ۔ ہ ب: کے سامنے کی ڈینگ مارنا، شیخی بگھارنا۔ تفَخَّرَ: مغرور و متکبر ہونا۔ تفاخَرَ و اِفتخَرَ بمعنی فَخَرَ۔ اِسْتَفْخَرَ ہ: کو بہت عمدہ یا اعلیٰ پانا۔ فَخْر: ناموری، بزرگی، جلال، گھمنڈ، فخر، فخر و ناز، فخر و مباہات، لاف زن شاعری۔ غیرَ فخرٍ یا ولافخرَ: بغیر کسی شیخی یا فخر کے (کہتا ہوں)۔ فَخْرِی: اعزازی۔ فَخْرَۃ: ناموری، بزرگی، جلال، گھمنڈ، فخر۔ فَخار: ناموری، بزرگی، جلال گھمنڈ، فخر۔ فَخُور: لاف زن، ڈون کی لینے والا، شیخی بگھارنے والا۔ ۔ ب: پر خوش، شادان۔ فَخِیر: ڈینگیں مارنے والا، شیخی بگھارنے والا، شیخی خورہ، تحکمانہ انداز اختیار کرنے والا، دون کی لینے والا۔ فَخّار: پکی ہوئی مٹی، مٹی کے برتن، کراکری (crockery)۔ فاخُورَۃ: مٹی کے برتن، ظروف سازی کا کارخانہ۔ فاخُوری: کمہار۔ اَفْخَر: زیادہ عمدہ، زیادہ شاندار، زیادہ پر شکوہ۔ مَفْخَرَۃ جمع مَفاخِر: فخر کی بات وغیرہ، وہ چیز جس پر گھمنڈ کیا جائے، شاندار کارنامہ، کار نمایاں، کارنامہ، پُر شکوہ خصوصیت یا خوبی۔

فخز: فَخَزَ ۔و فَخِزَ ۔فَخْزًا و فَخَزًا و تَفَخَّزَ: تکبر کرنا، بڑائی ظاہر کرنا۔ الفَخْز (مص): فضیلت

فخل: تَفَخَّلَ: حلم و وقار ظاہر کرنا، اپنے سب سے اچھے کپڑے پہننا۔

فخم: فَخُمَ ۔فَخامَۃً: موٹا ہونا، ضخیم ہونا، عظیم المرتبہ ہونا۔ فَخَّمَ ہٗ: کی تعظیم کرنا۔ ۔۔ الحروف فی اللفظ: حروف کو پُر پڑھنا۔ الفَخْم: عظیم المرتبہ۔ ۔ من المنطق: درست بات۔ الفُخْمِیَّۃ: بڑائی، برتری۔ الأَفْخَم: اعظم، بڑے مرتبہ والا۔

○ فَخُمَ ۔فَخامَۃً: شان و شوکت والا ہونا، پُر شکوہ، رعب دار ہونا، مرعوب کن ہونا، شاندار ہونا، عالیشان ہونا، بڑا ہونا، عظیم ہونا۔ فَخَّمَ ہ: میں شدت پیدا کرنا۔ ۔ ہ: کی عزت کرنا، سے احترام سے پیش آنا، کی تعظیم کرنا، کا ادب و احترام کرنا۔ ۔ ہ: (کسی حرف) کو زوردار بنانا، کسی لفظ کا زور دے کر تلفظ کرنا۔

فَخم: شان و شوکت والا، پُر شکوہ، رعب دار، مرعوب کن، شاندار، بہت عمدہ، بڑا، عظیم۔ فَخامَۃ: شان و شوکت، رعب داری، مرغوب کن وضع قطع، شان و شکوہ، چمک دمک، آب و تاب، امتیاز، اونچا رتبہ، غیر بادشاہی ریاست کے سربراہ کا لقب، غیر ملکی معزز عہدے داروں کو دیا جانے والا لقب جیسے اعلیحضرت، والا حضرت، مونث علیا حضرت اور فضیلت مآب (highness, excellency) جن کے ساتھ His, I you یا Her لگایا جاتا ہے۔ صاحب الفخامۃ بھی کہا جاتا ہے۔ فخامۃ الدولۃ: جمہوریہ کے صدر کا لقب۔ فخامۃ رئیس الدولۃ: ان ہی معنوں میں۔ فخامۃ الرئیس: کسی غیر ملکی سربراہ مملکت کا لقب (His Excellency, the President)۔ فخامۃُ المعتمد السامی: بمعنی His excellency, the High Commissioner۔ فضیلت مآب، ہائی کمشنر۔ آلۃُ التفخیم: آلہ جہیر الصوت، بلند گو (amplifier)

مُفَخَّم: معزز۔ الحروف المُفَخَّمۃ: تاکیدی حروف۔

فد: ا۔ فَدَّ ۔فَدِیْدًا الطائرُ: پرندے کا پھڑ پھڑانا۔

۲۔ فَدَّ ۔فَدِیْدًا ت الإبلُ: اونٹوں کا زمین کو کھروں سے روندنا، چھیلنا، کریدنا۔ ۔۔ الرجُلُ: دوڑنا۔ فَدَّدَ: تکبر و غرور سے چلنا۔ الفَدّاد جمع فَدّادُون: متکبر، بہت روندنے والا، سینکڑوں ہزاروں اونٹوں کا مالک۔

۳۔ فَدَّ ۔فَدِیداً الرجُلُ: آواز بلند کرنا۔ فَدَّدَ: خرید و فروخت میں چلانا۔ الفَدّاد جمع فَدّادُون: بہت چلانے والا۔ الفَدّادُون: چرواہے، اونٹ والے، گائے بیل والے، کاشتکار اور ان کے علاوہ دوسرے لوگ جن کی آواز کھیتی باڑی اور مویشیوں میں بلند ہوتی ہو۔ الفَدّادَۃ: فَدّاد کا مونث (ح): مینڈک۔

۴۔ الفَدّادَۃ: بزدل۔

۵۔ فَدْفَدَ فَدْفَدَۃً: آواز بلند کرنا۔ الفُدْفُد و الفُدْفِد: سخت آواز والا، بلند آواز والا۔

۶۔ فَدْفَدَ فَدْفَدَۃً: بھاگتے ہوئے دوڑنا۔ الفُدْفُد و الفُدْفِد: زمین کو بہت زیادہ روندنے والا۔

۷۔ الفَدْفَد جمع فَدافِد: سخت جگہ، بلند جگہ، جنگل۔

○ فَدْفَد جمع فَدافِد: بنجر زمین، ویران اور غیر آباد زمین کا ایک قطعہ، بیابان، ریگستان۔

فدح: فَدَحَ ۔فَدْحًا ہٗ الامرُ او الحِملُ او الدَّینُ: کو کسی معاملہ، یا سامان یا قرض کا گرانبار کرنا، یا ان کا اس پر بوجھ ہونا اور اسکو حد سے زیادہ زیر بار کرنا۔ اَفْدَحَ و اِسْتَفْدَحَ الامرَ: کو بوجھل پانا۔ الفادِح: مشکل، بوجھل۔ کہا جاتا ہے: نزل بہ امرٌ فادِحٌ و رکبَہٗ دینٌ فادِحٌ: اس پر ایک گرانبار کام آپڑا اس پر قرض گرانبار ہوگیا۔ الفادِحَۃ جمع فَوادِح: سخت مصیبت۔ فَوادِحُ الدهرِ: مصائب زمانہ۔

○ فَدَحَ ۔فَدْحًا ہٗ: پر تکلیف دہ ہونا، پر بوجھ ڈالنا، لادنا، کا دل پر بوجھ ہونا۔ اِسْتَفْدَحَ ہ: کو بوجھل سمجھنا، تکلیف دہ سمجھنا۔ فَداحَۃ: سختی جابریت، بار، گرانی، بار ہونا۔ اَفْدَح: زیادہ سخت، زیادہ گراں، زیادہ بوجھل، زیادہ بھاری، زیادہ تکلیف دہ، زیادہ، زیادہ متین و سنجیدہ، زیادہ بھاری۔ فادِحۃ جمع فَوادِح: آفت، بلا، مصیبت، شامت، قہر، ناگہانی مصیبت۔

فدخ: فَدَخَ ۔فَدْخًا الشیءَ: کو توڑنا۔ ۔ العودَ: تازہ لکڑی کو توڑنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

فدر: ا۔ فَدَرَ ۔فَدْرًا و فُدُورًا اللحمُ المطبوخُ: پکے ہوئے گوشت کا ٹھنڈا ہونا۔ الفِدْرَۃ جمع فِدَر

ٹھنڈے پکے ہوئے گوشت کا ٹکڑا۔ الفَادِر جمع فُدُر و فَوَادِر و فُدُور: ٹھنڈا پکا ہوا گوشت۔

۲۔ فَتَّرَ الحجارۃَ: چھوٹے بڑے پتھر توڑنا۔ تفَتَّر الحجرُ: پتھر کا ٹوٹنا۔ الفَدِر: جلدی ٹوٹنے والی لکڑی۔ الفِدْرۃ جمع فِدَر: پہاڑ کا ایک حصہ، رات کا ایک ٹکڑا۔

۳۔ الفَدَر جمع فُدُور و الفَدُور جمع فُدُر (ح): پہاڑی بکرا۔ الفَدِر: بیوقوف۔ الفُدْرَۃ: قوم سے علیحدہ رہنے والا اور تنہا جانے والا۔ الفُدُر: چاندی، موٹا لڑکا۔ الفادِر جمع فُدُر و فَوَادِر و فُدُور (ح): پہاڑی بکرا، علیحدہ رہنے والی اونٹنی۔ الفادِرَۃ: فادر کا مؤنث، پہاڑی کی چوٹی پر بڑی چٹان۔ المَفْدَرَۃ: وہ جگہ جہاں بہت سے پہاڑی بکرے رہتے ہوں۔

ب فَدَر جمع فُدُور: جنگلی بکرا، مرگ، ہرن، سانبھر، نیل گائے، روہی، سابر۔

فدس: اَفْدَسَ الرجُلُ: کے گھر یا دروازہ پر مکڑیوں کا ہونا۔ الفُدُس جمع فِدَسَۃ (ح): مکڑی۔ الفَیْدَس: مٹکا۔

فدش: فَدَشَ ـ فَدْشًا رأسَهُ: کا سر پھوڑ دینا۔ ـ فَدْشًا ہٗ: کو دفع کرنا، عام لوگ اسے دَفَشَہٗ کہتے ہیں۔ الفَدْش (ح): مادہ مکڑی، پھوہڑ، بے وقوف۔

فدع: فَدَعَ ـ فَدْعًا ہٗ: کو کچلنا، یا تھوڑا سا پھاڑنا۔ فَدِعَ ـ فَدَعًا: ٹیڑھے جوڑوں والا ہونا۔ صفت: اَفْدَع مونث فَدْعاء جمع فُدْع۔ فَدَّعَ ہٗ: کے جوڑ ٹیڑھے کر دینا۔ الفَدَع: ہاتھ یا پیروں کے جوڑوں میں کجی، جوڑوں کی کجی۔ الفَدَعَۃ: جوڑوں کی کجی کی جگہ۔

فدغ: فَدَغَ ـ فَدْغًا ہٗ: کو توڑنا۔ اِنْفَدَغَ: ٹوٹنا۔ ـ الشیءُ الیابِسُ: خشک چیز کا نرم ہونا۔ المِفْدَغ جمع مَفَادِغ: توڑنے کا آلہ۔ فدغ: فَدَّغَ القطنَ: روئی دھننا۔ ـ ہ القطنَ: سے روئی دھنوانا۔

فدم: ۱۔ فَدَمَ ـ فَدْمًا الابریقَ و علی الابریق: چھاگل پر سر بند لگانا۔ فَدَّمَ و اَفْدَمَ فَمَ الآنیۃ: برتن پر سرپوش رکھنا۔ الفِدام جمع فُدُم: چھوٹی چھلنی، یا کپڑا جو لوٹے وغیرہ کے منہ پر لوٹے میں ڈالی جانے والی چیز کو صاف کرنے کے لئے باندھا جاتا ہے۔ والفِدَامَۃ: چھینکا جو اونٹ کے منہ پر اس لئے باندھا جاتا ہے تاکہ وہ کھایا کاٹ نہ سکے۔ الفَدام جمع فُدُم و الفَدَّام و الفِدَامَۃ و الفَدُّوم: بمعنی الفِدام۔ المُفَدَّمات: قبضے والے لوٹے، مٹکے۔

۲۔ فَدُمَ ـ فُدُومَۃً و فَدَامَۃً: بیوقوف ہونا۔ الفَدْم م فَدْمَۃ جمع فِدَام: کلام میں عاجز، بیوقوف، کم سمجھ، گاڑھے خون والا۔

۳۔ الفَدْم م فَدْمَۃ جمع فِدَام: گہرے سرخ رنگ والا۔

ب فَدَمَ ـ فَدْمًا ہ: (کا) منہ بند کرنا، (موکھا، روزن، سوراخ) بند کرنا۔ فَدْم جمع فِدَام: بے تکا، مٹھا، سست، کند ذہن، غبی، بیوقوف، احمق۔

فدن: ۱۔ فَدَّنَ الإبلَ: اونٹوں کو موٹا کرنا۔

۲۔ فَدَّنَ البناءَ: عمارت کو بلند کرنا۔ الفادِن جمع فَوَادِن (ب): وہ آلہ جس سے تعمیر کی درستگی کا امتحان کیا جاتا ہے۔ الفَدَن جمع اَفْدان: بلند عمارت۔

۳۔ فَدَّنَ الثوبَ: کپڑے کو سرخ رنگنا۔ الفَدَن جمع اَفْدان: سرخ رنگ۔

۴۔ الفَدَّان جمع فُدُن و اَفْدِنَۃ و فَدَادِین: بیلوں کی جوڑی جو ہل میں جتے ہوئے ہوں۔ الفَدَّان جمع فُدُن و اَفْدِنَۃ و فَدَادِین: بمعنی الفَدَان: کھیتی۔ ـ فی المساحۃ: چار سو مربع قصبہ زمین (سریانی لفظ)۔ فَدَّانُ الارض عند الفلاحین: اتنی زمین جو بیلوں کی جوڑی ایک دن میں کاشت کر سکے۔

ب فَدَّنَ ہ: کو ہموار کرنا، مویشیوں کو موٹا کرنا، چارہ کھانے کیلئے تھان پر باندھ رکھنا۔ فَدَّان جمع فَدَادِین: بیلوں کی جوڑی جمع اَفْدِنَہ: ایک مربع کا پیمانہ۔ جو ۴۲۰۰،۸۳۳ میٹر کے برابر ہوتا ہے (مصری پیمانہ)۔ فادِن جمع فوادِن: شاقول، شاقول کی ڈوری، ڈوری سے بندھا ہوا لٹو جس سے زیر تعمیر دیوار کی سیدھ دیکھی جاتی ہے۔ ساہول، گنیا۔

فدو: الفَدَوْکَس (ح): شیر، مضبوط مرد۔

فدی: ۱۔ فَدَی ـ فَدًی و فِدًی و فِداءً الرجُلَ من الأسر و نحوہ: مال وغیرہ دے کر کسی کو قید وغیرہ سے چھڑانا۔ صفت (اسم فاعل): فادٍ: صفت (اسم مفعول): مَفْدِی: کہا جاتا ہے: فَدَتِ المرأۃُ نَفْسَہا من زوجہا: عورت نے مال دے کر اپنے خاوند سے طلاق لے لی اور چھٹکارا حاصل کر لیا۔ ـ و فَدَّی تَفْدِیَۃً فلانًا بنفسِہ: کو اپنے متعلق کہنا کہ میں تم پر فدا کیا جاؤں۔ فادَی فِداءً و مُفاداۃً الرجُلَ: کو فدیہ لے کر چھوڑ دینا یا فدیہ دے کر چھڑانا، چھوڑنے کی درخواست کرنا۔ اَفْدَی اِفْداءً فلانًا الاسیرَ: سے قیدی کا فدیہ قبول کرنا۔ تَفَادَی تفادِیًا القومُ: ایک دوسرے پر فدا ہونا، بعض کا بعض کے ذریعے بچنا۔ ـ الرجُلُ من کذا: سے پرہیز کرنا، اور یکسو ہونا۔ اِفْتَدَی بہ: فدیہ دے کر چھٹنا۔ ـ منہ بکذا: سے پرہیز کرنا۔ کہا جاتا ہے: افتدت المرأۃ نفسہا من زوجہا: عورت کا مال دے کر اپنے شوہر سے طلاق لینا اور چھٹکارا حاصل کرنا۔ اِنْفَدَی اِنْفِداءً: فدیہ دیا جانا۔ الفِداء و الفَدَی و الفِدَی: فَدَی کے مصدر۔ وہ مال جو چھڑانے کے لئے دیا جائے۔ کہا جاتا ہے: فِداکَ ابی و فِدًی لکَ ابی: یعنی میں تمہارے اوپر اپنے باپ کو فدا کرتا ہوں۔ اس جملہ سے دعاء و اظہار محبت و تعریف و توصیف کا ارادہ کرتے ہیں۔ کبھی فعل محذوف ہوتا ہے اور حرف باء کو باقی رکھتے ہیں اور کہتے ہیں: بابی التلمیذ المجتہد: میں اس محنتی طالب علم پر اپنے باپ کو فدا کرتا ہوں۔ الفِدائی: جانباز، عالم فدائی یا جندی فِدائی: جانباز عالم یا فوجی۔ الفِدْیَۃ جمع فِدًی و فِدیات: وہ مال جو چھڑانے کے لئے دیا جائے۔ الفادِی (فا): حضرت مسیح علیہ السلام کا لقب جنہوں نے اپنا خون دے کر انسانوں کو بچا لیا (عیسائیوں کا عقیدہ)۔ المُفاداۃ: دشمن کو اس کی قوم کا قیدی دے کر اپنی قوم کا قیدی اس سے حاصل کرنا۔

۲۔ اَفْدَی اِفْداءً الرجُلُ: موٹا ہونا۔ الفَداء جمع اَفْدِیَۃ: حجم، کوٹھی یا برتن جن میں گیہوں، جو یا کھجوریں وغیرہ رکھی جاتی ہیں۔ وہ جگہ جہاں تاجر سامان اور اناج وغیرہ کا ڈھیر لگا کر رکھتا ہے۔

ب فَدَی ـ فِدًی و فِداءً ہ/ ہ ب: کو کوئی چیز بطور فدیہ دے کر چھڑانا۔ ـ ہ ب: کے لئے کی قربانی دینا۔ فادَی ب: کی قربانی دینا، کو پیش کرنا۔ تَفَادَی من: سے بچنا، سے حفاظت کی تدابیر اختیار کرنا، سے بچنے کی کوشش کرنا۔ ـ ہ/من: سے دور ہونا، دور رہنا، سے چھٹکارا حاصل کرنا، کو نہ ہونے دینا، کو دور کرنا، سے بال بال بچنا، کا ازالہ کرنا، سے پہلوتہی کرنا، کنی کترانا، احتراز یا گریز کرنا۔ اِفْتَدَی بمعنی فَدَی۔ نیز افتدی ہ ب: کو کوئی اور چیز کی قربانی دے کر حاصل کرنا۔ افتدی ب: اپنے آپ کو کوئی چیز بطور فدیہ دے کر چھڑانا۔ ـ من: اپنے آپ کو سے آزاد کرانا۔ افتداء بالنفس: کسی شخص یا چیز کے لئے اپنی قربانی دینا، کسی شخص یا چیز کے لئے اپنی جان اور مال کو خطرہ میں ڈالنا۔ فِدًی و فَدًی: فدیہ دے کر چھڑانا، فدیہ، قربانی (کیلئے، کو بچانے یا آزاد کرانے کے لئے)۔ جُعِلْتُ فِداکَ: میں تمہارے قربان جاؤں۔ مات فدی للوطن: اس نے اپنے وطن کی خاطر موت کو گلے لگایا۔ فِدیَۃ جمع فِدیات و فِدًی: فدیہ، نجات، چھڑانا، فک کرانا، کفارہ۔ فِداء: فدیہ، نجات، چھڑانا، فک کرانا، فدیہ دینا، قیمت جو کسی شخص کو کسی چیز

کے لئے ادا کرنی پڑے۔ قربانی (جو کوئی شخص کسی چیز کے لئے دیتا ہے)۔ جَعَلَ کلَّ شیءٍ فداءَہ: اس نے اس کے لئے ہر چیز قربان کردی یا چھوڑ دی یا ترک کردی۔ فِدائی: جو خاص طور پر اپنے ملک کے لئے اپنے آپ کو قربان کردے، جانباز جمع فدائیون، لڑنے والے جو اپنی جانوں کو بے دھڑک خطروں میں ڈال دیتے ہیں، اپنی جانوں کی قربانی دینے والے فوجی، فدائیین، منتخب حملہ آور دستے کے سپاہی، منتخب دستے جنہیں سخت شدید حملے کرنے کی تربیت دی گئی ہو (shock troops)۔ فِدائِیۃ: فدائیت، اپنی جان قربان کرنے کا جذبہ۔ مُفاداۃ: قربانی۔ فادٍ: نجات دہندہ۔ مُنجِی و مُنَجّی، مَفْدِی: قربانی، اور ایثار کی چیز، کسی بادشاہ کے نام، وطن، عرش وغیرہ کے بعد استعمال ہوتا ہے۔ بمعنی محترم محبوب۔

فذّ: ١۔ فَذَّ ۔فَذًّا ہُ: کو سختی سے دھتکارنا۔

٢۔ اَفَذَّتِ الشاۃُ: بکری کا ایک بچہ جننا۔ صفت: مُفِذٌّ و مُفِذَّۃ: اور اگر یہی عادت ہو تو اسے مِفْذاد کہتے ہیں۔ تَفَذَّذَ و اسْتَفَذَّ بالامر: میں اکیلا ہو جانا، آزاد ہو جانا۔ الفَذّ (مص) جمع اَفْذاذ و فُذُوذ: فرد، اکیلا، جوئے کا پہلا تیر۔ کلمۃ فَذَّۃ و فاذّۃ: شاذ، غیر معمولی، کم کم یا کبھی کبھی استعمال ہونے والا لفظ۔ الاَفَذّ: بے پر تیر۔ کہا جاتا ہے: اکلنا فَذاذَی و فُذاذَی و فُذاذاً و فَذاذاً: ہم نے جدا جدا ہو کر کھایا، ہم نے اکیلے اکیلے کھایا۔

٣۔ فَذْ فَذْ فَذْفَذَۃً: اچانک کودنے کے لئے سمٹنا۔

○ فَذ جمع اَفْذاذ و فُذُوذ: اکیلا، صرف، تن تنہا، ایک ہی، دوسرے کے بغیر، واحد، مفرد، یکتا، بے مثال، کمیاب، غیر معمولی، انوکھا، نرالا، خلاف دستور، کم کم یا کبھی (واقع ہونے والا)۔ اَفْذاذ: غیر معمولی لوگ عجیب و غریب لوگ۔

فذل: فَذْلَكَ فَذْلَكَۃً الحسابَ: حساب سے فارغ ہونا۔ الفَذْلَکَۃ (مص): حساب وغیرہ کی تفصیل کا خلاصہ، میزان کل۔

○ فذلکۃ: مختصر خلاصہ، ملخص، تلخیص، طائرانہ نظر، خاکہ، مساحت، ماحصل، مختصر صورت۔

فرّ: ١۔ فَرَّ ۔فَرًّا و فِراراً و مَفَرًّا و مَفِرًّا: بھاگ جانا، فرار ہو جانا، بچ نکلنا، بچ جانا۔ ــــــ الی الشیء: کی طرف جانا۔ کہا جاتا ہے: فُرَّ الامرُ جَذَعًا: معاملہ اپنی پہلی حالت پر لوٹ آیا۔ اَفَرَّہُ: کو بھگا دینا، فرار کرا دینا۔ تَفارَّ القوم: ایک دوسرے سے بھاگنا۔ الفَرّ (مص): بھاگنے والا (مذکر مؤنث مفرد اور جمع کے لئے)۔ فارّ کی جمع جیسے رَکْب راکب کی جمع ہے۔ الفُرَرۃ و الفَرُورۃ: تیز بھاگ جانے والا۔ الفَرّار: بھاگ جانے میں تیز، پارہ ایک قسم کی معدنیات)۔ الفَرُور: بھاگنے میں تیز۔ الفُرُور و الفَرِیر و الفُرار: بھیڑ اور بکری کا بچہ۔ بعض نے بمعنی حملان نقل کیا ہے۔ ضرب المثل: نَزْوُ الفُرار استجهل الفُرارا: یہ اس لئے کہ جب بکری کا بچہ بڑا ہو جاتا ہے تو کودنے لگتا ہے اور جب دوسرا اس کو دیکھتا ہے تو وہ بھی اس کی طرح کودتا ہے۔ یہ ضرب المثل اس کے متعلق بیان کی جاتی ہے جس کی صحبت سے بچا جاتا ہے۔ کَتیبۃ فُرّی: شکست خوردہ، سواروں کا دستہ۔ المَفَرّ: بھاگنے کی جگہ۔ المِفَرّ من الخیل: بہت تیز دوڑنے والا گھوڑا، فرار کے لئے مضبوط گھوڑا۔

٢۔ فَرَّ ۔فَرًّا و فَراراً و فِراراً و فُراراً الدابۃَ: عمر دیکھنے کے لئے جانور کے دانت دیکھنا۔ ــ عن الامر: کی کھود کرید کرنا۔ ــ فارَرْتُہُ: میں نے اس کے حال کی اور اس نے میرے حال کی تفتیش کی۔ اَفَرَّ اِفْراراً ت الخیلُ او الاِبلُ: گھوڑے یا اونٹ کے دودھ کے دانت گرنا اور دوسرے نکل آنا۔

٣۔ اَفَرَّ اِفْراراً رأسَہُ بالسیف: کا سر تلوار سے پھاڑ ڈالنا۔

٤۔ تَفَرَّرَ بالشیء: ہنسنا۔ اِفْتَرَّ البرقُ: بجلی کا چمکنا۔ ــ الرجُلُ: آہستہ آہستہ ہنسنا۔ کہا جاتا ہے: ہو فُرُّ قومہ و فُرَّتُہُم: وہ اپنی قوم کے بہترین لوگوں میں سے ہے۔ الفِرَّۃ: مسکراہٹ۔ الاَفَرّ: خوبصورت طریقے سے ہنسنے والا اور مسکرانے والا، حسین دانتوں والا۔ الفَرِیر: منہ۔

٥۔ اِفْتَرَّ الشیءَ: کو سونگھنا۔

٦۔ الفُرَّۃ و الاَفُرَّۃ و الاُفُرَّۃ: اختلاط، شدت۔ ــ من الحَرّ و نحوہ: گرمی وغیرہ کی شدت اور اس کی ابتداء۔

٧۔ فَرْفَرَ فَرْفَرَۃً: تیز چلنا اور قدم قریب قریب رکھنا۔ ــ البَعِیرُ: اونٹ کا بدن کو جھاڑنا۔ ــ الشیءَ: کو جھاڑنا، ہلانا۔ فَرْفَرَ الطائرُ: پرندے کا پر پھڑپھڑانا، ذبح کئے جاتے وقت پر مارنا (عام زبان میں)۔ ــ الفرسُ اللجامَ: گھوڑے کا لگام کو سر سے علیحدہ کرنے کے لئے حرکت دینا۔ الفُرافِر: گھوڑا جو لگام کو اپنے منہ میں ہلاتا رہتا ہے، بھیڑ یا بکری یا جنگلی گائے کا بچہ، نوجوان، لڑکا۔ الفِرْفِر و الفُرْفُر: چڑیا۔ ــ و الفُرْفُور (ح): بھیڑ، بکری یا جنگلی گائے کا بچہ، نوجوان لڑکا۔ الفُرْفُورُ ذَنْبُہُ مَغْفُور: نوجوان لڑکے کی غلطی قابل معافی ہے (عام لوگوں کی ضرب المثل)۔ الفَرْفُور (ح): پتنگا، تتلی، تیتری، پروانہ۔

٨۔ فَرْفَرَ فَرْفَرَۃً الرجُلُ فی کلامہ: کلام میں خلط ملط اور زیادتی کرنا۔ ــــ الشیءَ: کو توڑنا۔ الفَرْفار: ڈانوا ڈول، بھڑ بھڑیا جو ہر چیز کو توڑ پھوڑ ڈالے۔ الفُرافِر: بے وقوف، باتونی۔

٩۔ فَرْفَرَ فَرْفَرَۃً الذئبُ الشاۃَ: بھیڑیے کا بکری کو ٹکڑے ٹکڑے کر دینا۔ ــ الرجُلَ: کی غیبت کرنا، کی آبرو پر حملہ کرنا۔ الفَرْفار و الفِرْفار و الفِرْفِر و الفُرْفُر و الفُرافِر و الفُرْفُور: وہ شیر جو اپنے ہمسر کو پھاڑ دے۔

١٠۔ فَرْفَرَ فَرْفَرَۃً فلاناً: پر چلانا۔

١١۔ الفَرْفار (ن): ایک درخت آبنوس کی طرح سیاہ خوشبودار، جس سے پیالے بنائے جاتے ہیں، اور جس کی لکڑی آگ میں دیر تک جلتی رہتی ہے۔

○ فَرَّ ۔فَرًّا و فِراراً و مَفَرًّا من: سے بھاگنا، فرار ہونا۔ فَرَّ ھارِباً: بھاگ جانا، فرار ہو جانا، نو دو گیارہ ہو جانا۔ اَفَرَّہُ: کو بھگا دینا، فرار کرا دینا۔ اِفْتَرَّ عن: کو کھولنا یا جدا کرنا تا کہ کوئی چیز نظر آنے لگے، مسکراتے ہوئے دانت دکھانا، کو دکھانا، ظاہر کرنا۔ اِفْتَرَّ: ٹمٹمانا، چمکنا، اپنی جھلک دکھانا۔ فِرار و فُرار: عینُہُ فِرارُہُ و فُرارُہ: اس کی ظاہری شکل اس کے باطن کا ثبوت ہے۔ اسکے متعلق خیال قائم کرنے کیلئے، آپ کو صرف اس کی طرف دیکھنے کی ضرورت ہے۔ فَرّار: بھگوڑا، بھاگا ہوا، آبق، پارہ، سیماب۔ فُرَیْرۃ: ایک کھیل جس میں حروف کی قیمتیں مقرر ہوتی ہیں۔ (teetotum)۔ مَفَرّ: فرار۔ لا مَفَرَّ منہ: ناگزیر، مجبوری کی بات، اٹل، ہو کر رہنے والا۔ فارّ جمع فارُّون و فارَّۃ: بھگوڑا، بھاگ جانے والا۔

فرأ: ١۔ الفَراء و الفَرَأ جمع اَفْراء و فِراء (ح): جنگلی گدھا۔ کہا جاتا ہے: کُلُّ الصید فی جوف الفرا: (بغیر ہمزہ) مثل جسے وہ شخص کہتا ہے جس کی بہت سی حاجتیں ہوں اور ان میں سے بڑی حاجت پوری ہو جائے اور اس مقصد کے لئے بھی یہ مثل بولی جاتی ہے کہ وہ باقی حاجتوں کے پوری نہ ہونے کی پروا نہیں کرتا۔ امرٌ فِریءٌ: من گھڑت یا بڑا معاملہ۔

○ کُلُّ الصید فی جوف الفراء: ایسا شخص یا چیز جس میں سب اچھی باتیں اور فوائد جمع ہوں اور اس کے علاوہ ہر چیز کو غیر ضروری بنا دے۔ فِراك: (فرانسیسی لفظ) و فَراك جمع فَراکات: گاؤدم دامن والا کوٹ، پورا لباس، ڈمیں۔ فَراوُلَۃ (اٹلی زبان کا لفظ

فراگولہ سے ماخوذ)، سٹرابری (strawberry)۔

فرب: الفربیون (ن): ایک قسم کا پودا جس کے تنے اور پتے آنکھوں کے لئے زہریلے اور خطرناک دودھیا رس کے حامل ہوتے ہیں۔

فرت: ا۔فَرَتَ ۔فَرْتاً: بدکار ہونا۔

۲۔فَرُتَ ۔فُرُوتَةً الماءُ: پانی کا خوشگوار ہونا، میٹھا ہونا۔ الفُرَات: بہت خوشگوار اور میٹھا پانی۔ (کہا جاتا ہے: مـاءٌ فُرَاتٌ و مِیَاهٌ فُرَات: میٹھا، خوشگوار پانی) ایک بڑے دریا کا نام جو خلیج عربی میں گرتا ہے۔ سمندر۔ الفُرَاتان: فرات اور دجلہ کے دریا۔

۳۔فَرِتَ ۔فَرَتاً: ضعیف العقل ہونا۔

۴۔فَرْتَكَ فرتكَةً: چھوٹے چھوٹے قدم سے چلنا۔۔۔ الشیءَ: کو ریزہ ریزہ کرنا۔۔۔ العملَ: کام کو بگاڑنا۔ الفِرتِیكَة: (جسے شوکة بھی کہا جاتا ہے: چھری کانٹا جس کے ذریعے کھایا جاتا ہے (اٹلی زبان کا لفظ)۔

۵۔فَرْتَنَ فَرْتَنَةً: چھوٹے چھوٹے قدم سے چلنا۔ فَرْتَنَى بلا لام: لونڈی۔ الفُرتُونَة فی كلام الملاّحين: طوفان باد اور سمندر میں موجوں کا تلاطم۔

○ فُرتِيكَة: بکسوء، بکلس۔

فرث: ا۔فَرَثَ ۔فَرْثاً الحُبْلَى: حاملہ عورت کا جی متلانا۔۔۔ فَرْثاً كَبِدَهُ: کے جگر پر مارنا۔ فَرَثَ ۔ فَرْثاً القومُ: منتشر ہو جانا۔ فَرَّثَ و أَفْرَثَ الكَرِشَ: اوجھ کو چیر کر اس سے گوبر نکالنا۔ الحُبُّ كبدَهُ: محبت کا جگر کو ٹکڑے ٹکڑے کر دینا۔ تَفَرَّثَ القومُ: متفرق ہونا، منتشر ہونا۔ ۔۔تِ الحُبْلَى: حاملہ عورت کا جی متلانا۔ انْفَرَثَتِ الحُبْلَى: حاملہ عورت کا جی متلانا۔ الفَرْثُ جمع فُرُوثٌ: گوبر جب تک اوجھ میں رہے۔ امرأة فَرُثٌ: عورت جسے حمل کے شروع میں الٹیاں آئیں اور جی برا ہو۔ الفُرَاثَة: اوجھ کا گوبر۔

۲۔فَرِثَ ۔فَرَثاً: شکم سیر ہونا۔

۳۔مكانٌ فَرِثٌ: غیر پہاڑی اور غیر میدانی جگہ۔

فرج: ا۔فَرَجَ ۔فَرْجاً و فَرَّجَ الشیءَ: کو کھولنا، کو کشادہ کرنا۔ انْفَرَجَ: کھلنا۔۔۔ مابین الشیئین: (دو چیزوں کے درمیان کی جگہ کا) کشادہ ہونا، چوڑا ہونا۔ الفَرْج (مص) جمع فُرُوج: دو چیزوں کے درمیان کی کشادگی، کھلی جگہ، شگاف، درز، خلا، سرحد۔ ۔ من الثوب: کپڑے کی پھٹن۔۔ من الانسان: شرمگاہ۔ (قُبُل و دُبُر۔) فَرْجُ الوادی: وادی کا درمیانی حصہ۔۔ الطريق: راستہ کا درمیانی حصہ۔۔ و الفُرُج: تانت سے علیحدہ کمان۔ الفُرْجَة جمع فُرَج: دو چیزوں کی درمیان کشادگی۔ الفَرُّوج جمع فَرَارِیج: بچے کی قمیص، پیچھے سے پھٹی ہوئی قباء۔ الفَرِیج: کھلا ظاہر۔ قَوْسٌ فَرِیجٌ: تانت سے علیحدہ کمان۔ التَفْرِجَة جمع تَفَارِج: دو انگلیوں یا کھمبوں کے درمیان کا فاصلہ۔ التَفَارِیج (واحد تِفْرَاج): لکڑی یا لوہے کے ستونوں کے درمیان کھلی جگہیں، جنگلے کی سلاخیں، انگلیو کے درمیان کی جگہیں۔ تفاريج القباء والدرابزين و اشبه: قباء، جنگلے کی سلاخوں وغیرہ کے سوراخ یا شگاف۔ الْمُفْرَج: کنگھی، وہ شخص جس کی کہنی بغل سے دُور ہو۔

۲۔فَرَجَ ۔فَرْجًا اللّهُ الغمَّ عنه: اللہ کا کسی کے غم کو دور کرنا، زائل کرنا۔ فَرَّجَ اللّهُ الغمَّ عنه: اللہ کا کسی کے غم کو دور اور زائل کرنا۔۔۔ هُ علی شیءٍ غریب لم يَرَهُ من قبل: کو کوئی عجیب چیز دکھانا جو اس نے پہلے نہ دیکھی ہو (سریانی الاصل لفظ)۔ أَفْرَجَ الغُبَارُ: گرد و غبار کا چھٹ جانا۔۔۔ القومُ عن المكان: لوگوں کا جگہ سے علیحدہ ہونا، ہٹ جانا۔ اور اسے چھوڑ جانا۔۔۔ القومُ عن القتيل: مقتول کو چھوڑ جانا۔ تَفَرَّجَ الغمُّ: غم کا دور ہونا۔ انْفَرَجَ الغمُّ: غم کا دور ہونا۔ الرجلُ من ضيقةٍ: تنگدستی سے چھٹکارا پانا۔ الفَرَج و الفُرُج و الفِرج و الفُرُجَة من الرجال: بھید نہ چھپانے والا۔ الفَرَج: کشادگی۔ الفُرْجَة: سختی اور غم سے نجات۔ عند المولّدين: سامان راحت، حظ راحت، وجہ مسرت، سامان تفریح۔ الفُرْجَة و الفِرْجَة: بمعنی الفُرْجَة۔ التِفْرِجَة و التِفْرَاجَة جمع تَفَارِیج: کمزور، بزدل۔ المُفْرَج: مقتول جو جنگل میں پایا جائے اور قاتل معلوم نہ ہو، وہ شخص جس کے پاس نہ مال و دولت ہو، نہ اس کی کوئی اولاد یا رشتے دار ہوں۔

۳۔أَفْرَجَتِ الرجاجةُ: مرغی کا بچوں والی ہونا۔ صفت: مُفْرِج۔ الفَرُّوج و الفُرُّوج جمع فَرَارِیج (واحد فَرُّوجة) (ح): (خاص طور پر) مرغی کے چوزے۔

۴۔الفِرجار: پرکار۔ کہا جاتا ہے: خط فِرجاری: بمعنی گول دائرہ (فارسی لفظ)۔

۵۔فَرْجَنَ فَرْجَنَةً الدابةَ: جانور کو کھریرا کرنا۔ الفِرْجَون: کھریرا (فارسی سے معرب)۔

○ فَرَجَ ۔فَرْجًا و فَرَّجَ هُ: کو کھولنا، جدا کرنا، علیحدہ کرنا، پھاڑنا، چیرنا، میں رخنہ یا شگاف ڈالنا، میں شگاف یا درز بنانا۔۔۔ هُ: (غم وغیرہ) دور کرنا۔۔۔ عن: کو آرام دینا، تشفی دینا، کی غمخواری کرنا، کو تسلی دینا، کی دلجوئی کرنا۔۔۔ عن: کسی شخص یا چیز کو تسکین نجات یا چھٹی دینا۔ فَرَّجَ هُ علی: کو کچھ دکھانا۔ أَفْرَجَ عن: (جگہ) ترک کر دینا، چھوڑ دینا؛ کسی کو آزاد کرنا، رہا کرنا، کسی شخص یا چیز کو چھوڑ دینا۔ تفَرَّجَ: کھلنا، جدا ہونا، علیحدہ ہونا، پھٹنا۔۔۔ کسی کو گذرنے دینے کے لئے بھیڑ ہٹانا۔۔۔ (غم وغیرہ) دور ہونا۔۔۔ علی/فی: کو دیکھنے سے تسکین، تشفی، آرام، اطمینان حاصل کرنا، کے دیکھنے میں خوشی اور مسرت پانا۔۔ علی: کسی شخص یا چیز کا لحاظ کرنا، کو دھیان میں لانا، پر غور کرنا، کو دیکھنا، کا معائنہ کرنا، کی طرف دیکھنا، کو نظر میں رکھنا۔ انْفَرَجَ: کھلنا، جدا ہونا، علیحدہ ہونا، پھٹنا، چوڑا یا وسیع ہونا، جمائی لینا۔۔۔ عن: کھلنا تا کہ کوئی چیز نظر آئے، کو دکھانا، ظاہر کرنا۔۔۔ (چہرے، بحران کا) نرم ہو جانا، ٹھنڈا پڑ جانا، ست پڑ جانا؛ (غم وغیرہ) کا دور ہو جانا۔ فَرْج جمع فُرُوج: شگاف، سوراخ، رخنہ، موکھا، درز، خلا، عورت کی اندام نہانی۔ فَرَج: غم و افسوس سے نجات، مصیبت سے رہائی، خوشی، شادمانی، تفریح، آرام، سکھ، چین، درد میں کمی، آرام استراحت، اطمینان، سکون، آسودگی، تسکین، آسائش، خوشی، مسرت۔ خوش آئند، کامیاب خاتمہ، انجام (کسی کہانی وغیرہ کا) خوش آئند آخری حصہ۔ فُرْجَة: چین، سکھ، خوشی، آرام کی حالت (خصوصاً مصیبت کے بعد) شگاف، سوراخ، درز، خلا، منظر، نظارہ، تماشا۔ فُرُّوج: (اسم جنس واحد فُرُّوجَة) جمع فَرَارِیج: چوزہ، چوزے، مرغی کے بچے۔ فَرَارِجی: چوزے یا چوزوں کا گوشت بیچنے والا، مرغی والا، مرغی اور انڈے بیچنے والا، مرغی اور شکار کا گوشت بیچنے والا۔ مَفْرَج جمع مَفَارِج: تفریح، آرام، سکھ، چین، استراحت، سکون، آسودگی، (قصہ وغیرہ کا) خوش آئند آخری حصہ، خوش آئند خاتمہ، انجام۔ إفْرَاج: آزاد کرنا، رہا کرنا۔ عن: کی سبکدوشی، سے دستبرداری، فارغ خطی۔ عَن: جائداد، اثاثہ کا گھیراؤ ہٹانا، راشن کی اشیاء خورد و نوش سے کنٹرول اٹھا لینا۔ مُتَفَرِّج جمع مُتَفَرِّجون: تماشائی، مبصر، دیکھنے والا۔ مُنْفَرِج: چوڑ چپٹ کھلا ہوا، ستایا ہوا، خوش، خوش و خرم، شاداں و فرحاں۔ فِرجار: پرکار (compass, dividers)۔ فِرجَون: کھریرا (currycomb)، برش (brush)۔

فرح: ا۔فَرِحَ ۔فَرَحًا بالشیءِ: سے یا پر خوش ہونا، اترانا، صفت فارح و فَرِح۔ فَرَّحَ هُ: کو خوش کرنا۔ أَفْرَحَ هُ: کو خوش کرنا۔ الفَرَح: خوشی۔

الفُرحَة و الفَرحَة: مسرت، خوشی، خوش خبری سنانے والے کا انعام عام لوگوں کے نزدیک: حلوان اور بشارت۔ الـفـرحـان م فَـرحَی و فَرحَانَة جمع فَرحَی و فَرَاحی و الفرُوح جمع فُرُح: خوشی والا۔ المِفرَاح: بہت زیادہ خوش (مذکر مؤنث دونوں کے لئے مستعمل ہے)۔ المَفرُوح: مسرور، جس پر خوشی کی جائے۔

۲۔ اَفرَحَ ہُ الدَّینُ: کو قرض کا گراں بار کرنا، غمگین کرنا۔ کہا جاتا ہے: اَفرَحَتنِی الدنیا ثم اَفرَحَتنِی: دنیا نے مجھے خوشی دی پھر غم دیا۔ آخری افرحتنی میں (أ) سلب کا معنی دیتا ہے۔ یعنی خوشی چھین لی۔ المُفرَح (مفع) فقیر محتاج۔

۳۔ المُفرَح: گمنام نسب والا۔

فَرِحَ ۔ فَرَحًا ب/ل: پرخوش ہونا، خوش وخرم ہونا، مسرور ہونا، محظوظ ہونا، کے بارے میں یا پرخوش ہونا، شاداں وفرحاں اور خوش وخرم ہونا، خوش باش ہونا۔ فَرَّحَ ہٗ: کو خوش کرنا، باغ باغ کرنا، شگفتہ کرنا، کی دلداری کرنا، کا دل بہلانا، کا جی خوش کرنا۔ فَرَح: خوشی، مسرت، شادمانی، جشن کامرانی، ترنگ، ہنسی، قہقہے، شگفتگی، شادی، تقریب شادی جمع اَفرَاح: جشن مسرت، جشن خوشی کی تقریب، شادی کی تقریب، دعوت، ضیافت۔ رَدهَةُ الاَفـراح: ضیافت کا ہال، رقص گاہ (ball room)۔ فَرحَة: فرحت، خوشی، مسرت، شادمانی، طرب، سرور انبساط۔ فَرِح و فَرحَان: خوش وخرم، شاداں و فرحان، خوش، مسرور، شاد، خوش مزاج، محظوظ۔ مَفَارِح: خوشی منانے کی شاندار ضیافتیں، پُر مسرت و پُر انبساط واقعات۔ تـفـریح: دل بہلاوا، کھیل، تفنن، تفریح، خوشی۔ فَارِح: بمعنی فَرِح وفرحان۔ مُفرِح: خوش کن، پرمسرت، پرانبساط، مسرت بخش، دلکش، خوش آئند، مسرت افزا، مسرور کن۔

فرخ: ا۔ فَرِخَ ۔ فَرَخًا إلی الارض: زمین سے چمٹ جانا۔ ۔ الرجُلُ: کی گھبراہٹ دور ہوجانا۔ فَرَّخَتِ البیضةُ: انڈے کا بچہ سے جدا ہونا۔ ۔ ت الطائرةُ: پرندے کا بچوں والا ہونا صفت: مُفرِّخ۔ ۔ القومُ: کمزور ہونا، گھبرانا۔ ۔ الشجرُ: درخت کا پھوٹنا۔ ۔ الروعُ: خوف دور ہونا۔ ۔ الامرُ: مشتبہ ہونے کے بعد کسی بات یا کام کا انجام ظاہر ہوجانا۔ اَفـرَخَـتِ البَیضَةُ و الطائرُ: بمعنی فرّخت۔ ۔ الروعُ: خوف دور ہونا۔ کہا جاتا ہے: اَفرِخ رَوعَكَ: یعنی اپنی گھبراہٹ دور کرو اور اپنے دل کو مطمئن کرو۔ ۔ الامرُ: اشتباہ کے بعد کسی بات یا کام کے انجام کا ظاہر ہونا۔ کہا جاتا ہے: اَفرَخَ القومُ بیضتَهُم: یعنی قوم نے اپنا بھید ظاہر کردیا۔ اِستَفرَخَ الحَمامَ: کبوتری کو بچے دینے کے لئے لینا۔ الحَمَامُ: کبوتری کا بچہ والی ہونا۔ الفَرخُ جمع فِرَاخ و اَفرَاخ و اَفرُخ و اَفرِخة و فِرخَان و فُرُوخ: پرندے کا بچہ، چھوٹا پودہ یا جانور۔ ۔ من الشجر: درخت کی جڑ میں نکلنے والے پودے، کمزور، ذلیل، دھتکارا ہوا آدمی۔ فَـرخُ الـرأس: دماغ۔ الفَرخَة جمع فِراخ (ح): پرندہ کا مادہ بچہ۔ المَفرَخ جمع مَفَارِخ: بچے نکالنے کی جگہ۔

۲۔ الفرخة: چوڑی نوک والا نیزہ۔

فَـرَّخ: پرندہ کا بچوں والا ہونا، (انڈوں سے) بچے کا نکلنا۔ ۔ ہ: کی تدبیر کرنا، کا منصوبہ بنانا، اختراع کرنا، انڈوں سے بچے نکالنا، انڈے سینا۔ ۔ : درخت کا، پھوٹنا، شاخیں نکلنا، سوئے نکالنا، درخت سے شاخیں نکلنا، اُگنا، درخت کی نئی کونپلیں یا شاخیں نکلنا؛ پھیلنا، پاؤں جمانا۔ اَفـرَخ: بمعنی فَرَّخَ۔ اَفرَخ روعُه: کو ڈر کا چھوڑ دینا، کا ڈر جاتا رہنا۔ فَرخ جمع اَفرَاخ و فُرُوخ و فِراخ و فِرخان: پرندے کا بچہ (پودوں یا درخت کی) کونپل، نئی شاخ، سوا۔ فَرخ وَرَق: کاغذ کا تختہ sheet of paper۔ فَـرخَة جمع فِـراخ: پرندہ کا مادہ بچہ، مرغی۔ فَرخَةً رومی: ایک قسم کا مرغ، فیل مرغ، ترکی مرغ۔ فِراخ: (فرخة کی جمع) مرغیاں، بطخیں وغیرہ (poultry)، پالتو پرندے، مرغے، مرغیاں۔ تَفرِیخ: انڈے سینا، بچے نکالنا۔ آلة التفریخ: انڈے سینے کی مشین یا کمزور پیدائش کے بچے پالنے کی مشین (incubator)۔

فرد: ا۔ فَرَدَ ۔ فُرُودًا: اکیلا ہونا۔ ۔ عن الشیء: سے علیحدہ ہونا۔ فَرِدَ ۔ وفَرُدَ ۔ فُرُودًا: اکیلا ہونا۔ ۔ بـالامر: کو تن تنہا کرنا، کے بارے میں تنہا مشغول ہونا۔ فَرَّدَ: فقیہ ہونا، لوگوں سے جدا ہونا۔ ۔ برأیه: رائے میں اکیلا یا منفرد ہونا۔ اَفـرَدَ الشـیءَ: کو جدا کرنا۔ ۔ ت الأُنثی: ایک بچہ جننا صفت: مُفرِد۔ ۔ بالامر: کے بارے میں تنہا مشغول ہونا۔ ۔ الیه رَسُولاً: کی طرف قاصد بھیجنا۔ تَـفَـرَّدَ بـالامر: کو اکیلا کرنا، کو تنہائی میں کرنا، میں یکتا ہونا، بے نظیر ہونا۔ اِنفَرَدَ: بغیر نظیر کے تنہا ہونا۔ ۔ بالامر: تنہا کام کرنا۔ اِستَفرَدَہٗ: کو اکیلا پانا، کو ساتھیوں میں سے نکالنا، میں یا کے ساتھ بے مثل وبے نظیر ہونا یا میں بے مثل وبے نظیر ہونا، کو بے مثل ولاثانی اخذ کرنا۔ ۔ بالامر: میں اکیلا ہونا، میں بے مثل وبے نظیر ہونا، یکتا ہونا۔ الفارد (فا): الـفـارِدة جمع فَوَارِد: فَارِد کا مونث: گھر میں اکیلی رہ جانے والی بکری۔ نـاقةٌ فَـارِدَةٌ: چراگاہ میں تنہا چرنے والی اونٹنی۔ الـفَرد جمع فِراد: ایک، طاق۔ ۔ جمع اَفراد و فُرَادَی: بے نظیر۔ ۔ جمع فُرودَة و فُرُود: ریوالور revolver۔ ۔ جمع اَفراد: داڑھی کی ایک جانب، ایک ٹکوے کی جوتی۔ کہا جاتا ہے: هـذا شـیءٌ فَـردٌ: یہ منفرد چیز ہے۔ افرادُ الناس: بڑے لوگ۔ افراد النجوم و فُرُودها: الگ الگ طلوع ہونے والے ستارے۔ الفَرد و الفَرِد: ایک۔ کہا جاتا ہے: هذا سیفٌ فَردٌ و فَرِد: یہ بے مثال تلوار ہے۔ شیءٌ فَردٌ و فَرِد و فَرَدٌ و فُرُدٌ: منفرد چیز۔ الـفَـردَة جمع فَردَات و اَفراد و فَرد: فَرد کا مونث۔ ۔ عند المکاری: (خچر والے کے نزدیک): ایک جانور کا نصف بوجھ۔ ۔ من البضاعة (ت): سامان کا اکٹھا بندھا ہوا حصہ۔ الفَردَة: اکیلا جانے والا۔ الـفَردَان مونث فَـردَی: ایک۔ کہا جاتا ہے: شَـیءٌ فـردان: منفرد چیز۔ لَـقِیتُـهُ فَـردَین: ہمارے ساتھ کوئی نہیں تھا۔ (میں اس سے ملا تو وہ اور میں تھے ہمارے ساتھ کوئی اور نہیں تھا)۔ جـاؤُوا فُرَادَ و فُرَادًا و فَـردَی و فِرادًا و فُرَادَی: وہ لوگ اکیلے اکیلے آئے۔ واحد: فَرَد و فَرد و فَرِید و فَردان۔ الفَرّاد: موتیوں کا بیچنے والا۔ الفَردِیّ: انفرادیت کا حامی (individualist)۔ الـفَـردِیَّة: انفرادیت (individualism)۔ الـفَرُود من الاشیاء: لاجواب، بے نظیر چیز۔ ناقةٌ فَرُودٌ: چراگاہ میں تنہا چرنے والی اونٹنی۔ الـفـرید جـمـع فَـرائِد: ایک، بے مثال، یکتا چھوٹا موتی جو سونے اور بڑے موتیوں کے بیچ میں ہو۔ نفیس موتی، جوہر۔ الفَرِیدَة جمع فَرائِد: فرید کا مونث، ریڑھ کی ہڈی کا وہ مہرہ جو دم کی ہڈی سے ملا ہو، نفیس جوہر۔ کہا جاتا ہے: اَتـی بـالفرائِد: وہ ایسے الفاظ لایا جو فصاحت و بلاغت اور عربی الاصل ہونے پر دلالت کرتے ہیں۔ المُفرَد (مفع): ایک۔ اس کا مقابل جمع ہے: الارقامُ المُفرَدة (ع ح): وہ ہندسے جو اکیلے ہوں جیسے واحد، ثلاثة، خمسة وغیرہ۔ المُفرَّد من الذهب: موتی لگا کر جدا کیا ہوا سونا۔ المُفرِد فا: کہا جاتا ہے: راکِبٌ مُفرِدٌ: وہ سوار جس کے ساتھ اس کے اونٹ یا گھوڑے کے سوا اور کوئی نہ ہو۔

۲۔ الفارِد و الفَرد (ح): بیل۔ المُفرَد (ح): جنگلی بیل۔

۳۔ فَردَسَ فَردَسَةً ہٗ: کو پچھاڑنا، زمین پر پٹک دینا۔

۴۔ الفُرْدَسة: گنجائش، چوڑائی۔ الفِرْدَوْس جمع فَرَادِیْس: باغ، جنت، مرغزار، سبزہ زار۔ فِردَوْسُ النعیم: ایک جنت کا نام (جس میں اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو اس وقت تک رکھا جب تک انہوں نے غلطی نہیں کی تھی)۔ المُفَرْدِس: کشادہ سینہ والا۔ صدرٌ مُفَرْدَسٌ: کشادہ سینہ۔ کَرْمٌ مُفَرْدَس: ٹٹی لگی ہوئی انگور کی بیل۔

○ فَرَدَ و فَرُدَ ـُ فُرُوْدًا: ایک ہونا، اکیلا ہونا، عدیم المثال و یکتا ہونا۔ فَرَدَ ـُ فُرُوْدًا عن: سے پیچھے ہٹنا، ہٹنا، الگ ہونا۔ فَرَدَ ـِ فَرْدًا ہٗ: کو پھیلانا، وسیع کرنا، بڑھانا، کھینچنا، تاننا، لمبا کرنا، بڑا کرنا۔ اَفْرَدَہٗ/ ہٗ: کو الگ کرنا، علیحدہ کرنا۔ ــ ہٗ ل/ب: کے لئے کچھ انتخاب کرنا، کو کیلئے مقرر کرنا، کو کیلئے مخصوص کرنا، نذر کرنا، وقف کرنا۔ تَفَرَّدَ: اکیلا ہونا۔ ــ ب: کو اکیلے اکیلے کرنا، تنہا کرنا، کا تنہا مالک ہونا۔ ــ: بے مثل و بے نظیر یا یکتا ہونا۔ اِنفَرَدَ بمعنی تفرد نیز اِنْفَرَدَ فی/ب: میں اکیلا و منفرد ہونا، میں لاثانی و بے نظیر ہونا۔ ــــ عن: سے ہٹنا، جدا ہونا، دور چلا جانا، سے علیحدہ ہونا۔ اِسْتَفْرَدَہٗ/ ہٗ: کو عدیم المثال، یکتا یا الگ تھلگ پانا۔ ــــ ہٗ: کو کیمیاوی طریقے سے جدا کرنا، الگ کرنا۔ الفَرد: ماہ رجب کا لقب، جمع فِرَاد: ایک، جوڑے میں سے ایک فَرْدٌ جمع فُرُوْد و فُرُوْدَۃ: پستول، واحد، (گرامر)۔ فَرْدًا فَرْدًا: ایک ایک کرکے، علیحدہ علیحدہ، الگ الگ، ایک وقت میں ایک، ایک کے بعد دوسرا۔ فَرْدَۃ: ایک حصہ، ایک نصف، جوڑے میں سے ایک۔ فَرْدِی: ایک، تنہا، یکتا و تنہا، یگانہ، اکیلا، رہنے والا، ایک شخص کا، ایک شخص کے متعلق، ایک آدمی (مرکبات میں) اکیلے (صفت) ایک رن کی ضرب singles (ٹینس میں)، ذاتی، شخصی، انفرادی، آدمی، بشر، انسان، انفرادیت کا حامی، طاق (عدد)۔ فَرْدِیَۃ: انفرادی وجود، جداگانہ شخصیت، انفرادیت (individualism)۔ فَرِیْد: اکیلا، تنہا، یکتا، بے مثل، بے نظیر، انوکھا، لاثانی، لاجواب، بے بدل، بے مثال۔ فرید فی بابہ: اپنی قسم میں یکتا۔ فَرِیدَۃ: قیمتی موتی، گوہر، قیمتی پتھر، کاغذ کا دستہ چوبیس تختے کاغذ۔ فُرَادًا و فُرَادَی: بمعنی فردًا فردًا۔ تَفْرِیْدی: مفصل، ایک ایک کرکے لکھا ہوا۔ اِنْفِرَاد: تنہائی، خلوت گزینی، گوشہ نشینی، عزلت، گزینی، علیحدگی۔ علی اِنْفِرَاد: تنہا، تن تنہا، جدا، علیحدہ، الگ، تنہائی میں، ایک ایک کرکے، خفیہ، راز کے طور پر۔ الانفراد بالسُلْطَۃ: مطلق العنان حکومت، حکومتِ استبداد، خود مختاری autocracy۔ مُفْرَد: ایک، اکیلا، تنہا، جدا کیا ہوا، علیحدہ کیا ہوا، ایک لفظ پر مشتمل (کلام)، واحد جمع مُفْرَدات: لفظ، کلمہ، شبد، بول جمع (مفردات) الفاظ، اصطلاحات، نام، اسلوب بیان، محاورات (علمی میدان کے)، تفاصیل۔ مفرداتٌ خاصۃٌ: فنی اصلاحیں (technical terms)، کسی علم یا فن کی اصلاحات، علم الاصطلاح، (terminology)۔ بمُفْرَدِہٖ: اکیلے، تنہائی میں۔ بالمُفْرَدات: بالتفصیل، تفصیل یا شرح وبسط سے۔ فِرْدَۃ (فُرْضَۃ) جمع فِرَد: ٹیکس، پول ٹیکس (Pool tax)

فرز: ا۔ فَرَزَ ـِ فَرْزًا الشیءَ من غیرہ: کو دوسری چیز سے جدا کرنا، علیحدہ کرنا۔ فَرَّزَ تَفْرِزَۃً علیَّ برأیہ: (مجھ) پر قطعی حکم لگانا۔ فارَزَ شَرِیکَہٗ: اپنے ساتھی کو الگ کرنا۔ اَفْرَزَ الشیءَ عن غیرہ: کو سے جدا کرنا، علیحدہ کرنا۔ ــ فلانًا بشیءٍ: کو میں خاص کرنا اور کسی کو شریک نہ کرنا۔ تَفَارَزَ الشریکان الشرکۃَ: شراکت کو دونوں شرکت داروں کا منسوخ کر دینا۔ اِفْتَرَزَ الامرَ: کا قطعی فیصلہ کرلینا۔ کہا جاتا ہے: اِفْتَرَزَ اَمْرَہٗ دونَ اهل بیتہ: اس نے اپنے معاملہ میں اپنے گھر والوں سے مشورہ کئے بغیر فیصلہ کرلیا۔ الفَرْز (مص): دو پہاڑوں کے درمیان کشادہ جگہ، دو ٹیلوں کے درمیان پست زمین۔ الفِرز جمع اَفْراز و فُرُوز: ٹیلہ کا راستہ، ساتھی کے لئے علیحدہ کیا ہوا حصہ۔ الفَرْزَۃ: سخت زمین میں شگاف۔ الفِرْزَۃ: الگ کی ہوئی چیز کا ایک ٹکڑا۔ الفُرْزَۃ: باری، فرصت، ٹیلہ کا راستہ۔ الفارِز فا: کلامٌ فارِزٌ: صاف اور واضح کلام۔ لِسانٌ فارِزٌ: فیصلہ کن زبان۔ الفارِزَۃ: فارِز کا مونث: ریت میں بنا ہوا راستہ۔ الإفْرِیزُ من الحائط جمع اَفارِیز: دیوار کی کانس (فارسی لفظ)۔

۲۔ اَفْرَزَ الصیدُ الصائدَ: شکار کا شکاری کو قریب سے مارنے کا موقعہ دینا۔

۳۔ الفَرَزْدَق (واحد فَرَزْدَقۃ، تصغیر فُرَیزِق و فُرَیْزِد) جمع فَرازِق: قیاسی طور پر فرازِد: وہ روٹی جو تنور میں گر پڑے، روٹی کے ٹکڑے، گوندھے ہوئے آٹے کے پیڑے۔

۴۔ تَفَرْزَعَ الکلأُ: گھاس کا گٹھا گٹھا جمع ہونا۔ الفُرْزُع: بنولہ۔ الفُرْزُعَۃ جمع فرازِع: فُرْزُع کا واحد: گھاس کا گٹھا۔

۵۔ فَرْزَلَ فَرْزَلَۃً ہٗ: کو قید کرنا۔ الفِرزل: قید، ہتھکڑی، لوہا کاٹنے کی قینچی۔ الفُرْزُل: موٹا آدمی، لحیم شحیم۔

۶۔ تَفَرْزَنَ البَیْذَقُ: شطرنج میں پیادہ کا ملکہ بن جانا۔ فِرْزَان جمع فَرازِین: شطرنج کی ملکہ۔

○ فَرَزَ ـِ فَرْزًا و اَفْرَزَ ہٗ: کو علیحدہ کرنا، جدا کرنا، الگ کرنا؛ احتراز کرنا، کی رطوبت نکالنا، کو نکالنا، خارج کرنا، کی ڈھیریاں بنانا، چھاننا، کی درجہ بندی کرنا، کو جانچنا۔ ــ ہٗ/ ہٗ: کی چھان بین کرنا، کے کردار کی چھان بین کرنا۔ ــ ہٗ: کو اکٹھا کرنا۔ ــ ہٗ: کو منتخب کرنا، چننا۔ ــ ہٗ من: کو سے شناخت کرنا، کے درمیان فرق کرنا، امتیاز کرنا، کے درمیان فرق دیکھنا۔ فَرْز: علیحدگی، جدائی، افراز، ریزش، رطوبت، پسینہ، بول و براز، فضلہ وغیرہ جو خارج ہو یا کیا جاتا ہے، الگ الگ ڈھیریاں بنانا، اکٹھا کرنا یا ہونا، جائزے کے لئے اجتماع، امتحان، بغور مشاہدہ انتخاب، چننا۔ فرز عسکری: عہدے پر فائز کرنے سے قبل لیا جانے والا امتحان (عسکری اصطلاح)۔ فَرَّازَۃ: فَرَّازَۃ آلیۃ: بیج علیحدہ کرنے والی مشین، بیج صاف کرنے کی مشین۔ مَفْرَزَۃ جمع مَفارِز: گروہ، گروپ، فوج یا بیڑے کا وہ حصہ جو علیحدہ مہم پر بھیجا جائے، detachment، جتھا، جماعت، فرقہ، پارٹی مل کر کام کرنے والی جماعت، رسالہ، فوج کا دستہ، منڈلی۔ اِفراز جمع افرازات: اخراج، ریزش، بول و براز، فضلہ، گوبر، رس عرق پسینہ، کھنگار، بلغم۔ قِسمۃ اِفراز: جنس کی صورت میں تقسیم۔ فارِزَۃ (و): کا نشان comma۔ مُفْرَزات: ریزشیں، رطوبات، پسینہ، بول و براز، فضلہ، رس، عرق۔ المُفْرَزات الداخلیۃ: اندرونی ریزشیں، رطوبتیں، افرازات۔

فرس: ا۔ فَرَسَ ـِ فَرْسًا الاسدُ فریستَہٗ: شیر کا اپنے شکار کا شکار کرنا، شکاری کی گردن توڑنا۔ ــ الذبیحۃَ: ذبیحہ کی رگ کو کاٹ دینا یا اسکی گردن الگ کر دینا۔ فَرَّسَہُ الشیءَ: کو چیر پھاڑ کے لئے کسی کو پیش کرنا۔ اَفْرَسَ الراعی: چرواہے کا ریوڑ کی حفاظت سے غافل ہونا اور بھیڑیے کا اسکی ایک بکری کو پکڑ کر لے جانا۔ ــــ فلانٌ الأسدَ حِمارَہٗ: کسی کا اپنے گدھے کو شیر کے لئے چھوڑ کر اپنی جان بچانا تا کہ وہ اس کے گدھے کو چیر پھاڑ ڈالے۔ اِفْتَرَسَ الأسدُ فریستَہٗ: شیر کا اپنے شکار کی گردن توڑ ڈالنا، کا شکار کرنا۔ الفَرْسَۃ: فَرَسَ کا اسم مرۃ۔ ــ و الفِرْسَۃ (طب): گردن میں نکلنے والا پھوڑا۔ ابوفِراس و الفَرَّاس (ح): شیر، عام لوگ اسے ابوفارس کہتے ہیں۔ الفُرَانِس جمع فَرانِسۃ (ح): شیر، موٹی گردن والا۔ الفِرنَاس جمع فَرانِسۃ: شیر، بہت

زیادہ، بہادر۔ الفَرِیس جمع فَرسَی: مقتول۔ کہا جاتا ہے: ثورٌ فَرِیس و بقرۃٌ فَرِیس: بیل یا گائے جو کھائی جا چکی ہو۔ الفریسة: فَرِیس کا مؤنث: جسے شیر وغیرہ چیر پھاڑ کر ڈالے۔ المَفرُوس: جس کی گردن میں پھوڑا نکلا ہوا ہو۔

۲۔ فَرُسَ ـ فِراسةً بالعین: نظر جمانا، کسی چیز کو وجدان سے سمجھ لینا۔ تفرّسَ فیه: کو نظر جما کر دیکھنا۔ ـ فیه الخیرَ: میں بھلائی معلوم کرنا۔ الفارس فا: کہا جاتا ہے: هو فارسٌ بالأمر: وہ معاملہ کا جاننے والا ہے۔ الأفرَس: زیادہ سمجھدار۔ الفرّاس: ذکی، تیز ذہن شخص۔

۳۔ فَرَسَ ـ فَرسًا الشیءَ: کو جدا جدا کرنا۔ فرّسَ السطحَ: چھت پر سفید گارے کا لیپ کرنا۔ (سریانی لفظ، عام بول چال میں) افرَسَ عن بقیة مالٍ: مال لینا اور کچھ باقی چھوڑ دینا۔ الفُرس: سفید گارا، جسے چھت پر لیپ کرنے میں استعمال کیا جاتا ہے (عام زبان میں)۔

۴۔ فَرُسَ ـ فَراسةً و فُرُوسةً و فُرُوسِیَّةً: شہسواری میں ماہر ہونا۔ تفرّسَ الرجلُ: اپنے آپ کو شہسوار ظاہر کرنا۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ لیس بفارس و لکنه یتفرّسُ: وہ شہسوار نہیں مگر اپنے آپ کو شہسوار ظاہر کرتا ہے یا شہسوار بنتا ہے۔ الفارس فا جمع فُرسان و فَوَارِس: گھوڑا سوار، گھڑ سوار، گھوڑے والا۔ الفَرَس (ح): گھوڑا، گھوڑی اسے حِصَان بھی کہتے ہیں۔ مادہ کو حِجر بھی کہتے ہیں۔ بسا اوقات مؤنث کیلئے فَرَسة بھی کہا جاتا ہے فرس کی جمع غیر لفظ سے خیل آتی ہے اور اس لفظ سے آئے تو کہا جاتا ہے۔ ثلاثة افراس: تین گھوڑے اور ثلاثُ افراس: تین گھوڑیاں۔ جمع کثرت فُرُوس ہے۔ هما کفرَسَی رِهان: مثل ہے ان دو شخصوں کیلئے جو کسی ایک مقصد کے لئے مسابقت کریں اور کوشش و فضل میں ساوی درجہ رکھتے ہوں۔ (فلک): ایک ستارہ کا نام۔ فَرَسُ البحر (ح): دریائی گھوڑا، بڑے جسم اور سر کا، ٹانگیں اور دم چھوٹی، ہر ٹانگ میں چار کھر ہوتے ہیں۔ فَرَسَ النهر اور جاموس البحر بھی کہلاتا ہے۔ انگریزی میں اسے hippopotamus کہا جاتا ہے۔ الفُرَیس: مذکر کیلئے اسم تصغیر بمعنی چھوٹا سا گھوڑا اور مونث کیلئے الفُرَیسة بمعنی چھوٹی سی گھوڑی۔ الأفرَس: زیادہ سمجھدار۔

۵۔ الفِرس (ن): ایک قسم کا پودا، کرم کلا Kaleplant۔ الفُرس: مملکت فارس کے باشندے۔ فارِس: مملکت فارس کے باشندے، مملکت فارس۔ الفارِسی: مملکت فارس کا یا سے متعلق۔ فُرس کا واحد۔ الفارسیّة: فارسی زبان۔ الفِرناس جمع فَرانِسة: دیہاتیوں کا چودھری۔ الفَرِیس: رسی کے سرے پر باندھا جانے والا حلقہ۔ الفَرّیسی: (فَرّیسین کا واحد)، فریسی Pharisee (ایک یہودی فرقہ کا رکن، تنگ نظر، ظاہر پرست، منافق اور ریاکار۔ الفرّیسیّون: یہودیوں کا ایک فرقہ، مکابین کے عہد میں شریعت اور ایمان کی صفائی کیلئے منظم ہوا لیکن زمانہ گزرنے کے ساتھ روح کے بغیر لفظ سے وابستہ ہو گیا۔ چنانچہ جناب مسیح علیہ السلام نے ان کی ریاکاری اور غرور پر سخت ملامت کی جس کی وجہ سے یہ لوگ آپ علیہ السلام کے مخالفین کی صف اول میں تھے۔ رجلٌ فرّیسی: ریاکار (کے معنی میں)۔

۶۔ فَرسَخَ فَرسَخةً الشیءُ: کشادہ ہونا۔ الفَرسَخ جمع فَراسِخ: مدتِ طویل، شگاف۔ فَرسَخُ الطَّرِیق: تین ہاشمی میل۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہ بارہ ہزار گز ہے جو آٹھ کلومیٹر کے مساوی ہے۔ (فارسی لفظ)۔ سراویلُ مُفرسَخةٌ: کشادہ شلوار۔

۷۔ فَرسَخَ فَرسَخةً البردُ او المرضُ: سردی یا بیماری کی شدت کا کم ہونا۔ تفرسَخَ و افرَنسَخَ البردُ او المرضُ: سردی یا بیماری کی شدت کا کم ہونا ـــ الهمُّ عنه: کے غم کا دور ہوجانا، زائل ہوجانا۔ الفَرسَخ جمع فَراسِخ: راحت، سکون، ہمیشہ رہنے والی اور وافر چیز۔

۸۔ الفِرسِن جمع فَراسِن: اونٹ کے کھر کا کنارہ (مؤنث)۔ رجلٌ مُفَرسَنُ الوجه: پر گوشت چہرے والا امرد۔

○ فَرَسَ ـ فَرسًا ہ: کسی درندہ کا اپنے شکار کو مارنا، چیرنا، پھاڑنا۔ تفرّسَ ہ/ ہ/فی: کو تجسسانہ یا ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا، کو حیرانی یا شک کی نظر سے دیکھنا، کو جانچنا، کی جانچ پڑتال کرنا، کی طرف نظر جما کر دیکھنا۔ ـ ہ فی: میں کوئی خوبی، گن، کمال وغیرہ پہچاننا، تسلیم کرنا، پیش نظر رکھنا، معلوم کرنا یا اس کا سراغ یا کھوج لگانا۔ افترَسَ: بمعنی فَرَسَ نیز ـ ها: (عورت) کی عصمت دری کرنا، آبرو ریزی کرنا، کو زبردستی لیجانا۔ فَرَس: مذکر و مونث جمع افراس: گھوڑا، گھوڑی، (شطرنج میں) گھوڑے کا مہرہ۔ فرسُ البحر: دریائی گھوڑا۔ فرسُ الرِّهان: گھڑ دوڑ کا گھوڑا race horse۔ الفرسُ الاعظم: شمالی مجمع النجوم جو لڑتے گھوڑے کی شکل کا ہے (Pegasus) (فلکیات)۔ فَراسة: شہسواری، گھوڑے کی سواری۔ فِراسة: ژرف نگاہی، بصیرت، تیز نگاہی، تیز فہمی، ذکاوت، نکتہ رسی، فہم فراست، شعور، تمیز، امتیاز، تفریق، گہرا یا دقیق مشاہدہ، دھیان، باریک بینی، (کردار کی خصوصیات کیلئے) تیز نظر سخت نگاہ، بشری طبیعت سے وجدانی واقفیت یا اس کا وجدانی علم۔ عِلمُ الفِراسة: قیافہ شناسی، علم قیافہ (physiognomy)۔ فِراسة الید: دست شناسی palmistry۔ فَرِیسة جمع فَرائِس: (درندے کا) شکار۔ فُرُوسة: شہسواری، گھوڑے کی سواری، بانک پن، دلاوری، بہادری، زیر دستوں کی حمایت، منصب داری۔ فارِس جمع فُرسان و فَوارِس: شہسوار، سوار، نائٹ (knight)، ہیرو (hero) جمع: رسالہ (cavalry) (گھوڑوں کی پشت پر بیٹھ کر لڑنے والے فوجی)۔ لستُ من فُرسان ذلك المیدان: میں اس میدان سے ناآشنا ہوں، میں اس میدان کا اہل نہیں۔ فارِسة جمع فارِسات: شہسوار عورت، سوار لڑاکا عورت، جنگجو عورت، دیو پیکر عورت، تنومند عورت (amazon)۔ مُفترِس: سخت لالچی، حریص، بھوک سے بے حال (جانور)۔ حیَوانٌ مفترس: غارت گر درندہ۔ فَرسَخ جمع فَراسِخ: لمبائی کا پیمانہ، فرسنگ، سوا تین میل کا فاصلہ۔ فَرسُوفیا: وارسا (پولینڈ کا دار الحکومت)۔

فرش: افرَشَ ـ فَرشًا و فِراشًا الشیءَ: کو بچھانا۔ ـ فلانًا امرًا: کیلئے کوئی بات آسان کرنا، مولدین کی ایک مثال ہے فرشتهُ دُخلةَ امری او فرشتُ له دُخلةَ امری: میں نے اسے معاملہ کی اصل حقیقت سے آگاہ کیا ـــ الامرَ: کو پھیلانا، کی نشر و اشاعت کرنا ـــ فرشَ النباتُ: نباتات کا زمین پر پھیل جانا۔ فَرَّشَ الطائرُ: پرندے کا پھڑ پھڑانا مگر کسی چیز پر نہ گرنا ـــ فلانًا بساطًا: کے لئے بچھونا بچھانا۔ ـــ ك الدارَ: گھر میں فرش لگانا، اینٹ اور پتھر بچھانا۔ ـ الزرعُ: کھیتی کا پھیلنا اور پتوں کا بڑھنا۔ افرَشَ ہ بساطًا: کے لئے بچھونا بچھانا ـــ الشاةَ للذبح: بکری کو ذبح کرنے کے لئے زمین پر لٹانا ـــ الشجرُ: درخت کی ٹہنیوں کا لمبا ہونا۔ الرجلُ: آدمی کا بچھونے والا ہونا۔ ـــ المکانُ: جگہ کا زیادہ پروانوں والا ہونا۔ تفرّشَ الطائرُ: پرندے کا پھڑ پھڑانا اور پر پھیلانا مگر کسی چیز پر نہ گرنا۔ افترَشَ الشیءُ: پھیلنا۔ ـ ذراعیه: زمین پر بازو پھیلانا۔ ـ الرجلَ: کو پچھاڑنا۔ ـ الشیءَ: کو روندنا۔ ـ الطریقَ: راستہ پر چلنا۔ ـ اِثرَ فلانٍ: کا پیچھا کرنا۔ ـ عِرضَهُ: کی بے عزتی

کرنا۔ المالَ: مال غصب کرنا۔ الفَرْش (مص): چٹائی، قالین، گدا، فرنیچر، بکثرت نباتات والی جگہ، کشادہ زمین، کھیتی جب کہ اس کے تین پتے نکل آئیں، چھوٹے چھوٹے درخت، چھوٹی چھوٹی لکڑیاں (جوجلانے کے کام آتی ہیں)، چھوٹے چھوٹے اونٹ (اوراس معنی کے لحاظ سے اس کا واحد نہیں آتا)، گائیں بکریاں جوصرف ذبح کئے جانے کے قابل ہوں۔

الفَرْشَة: فَرْش کا اسم مرۃ، بچھونا (عام زبان میں)۔

الفِرْشَة: بچھانے کی ہیئت۔ کہاجاتا ہے هو حَسَنُ الفِرشَة: یعنی وہ اچھی حالت میں بچھا ہوا ہے۔ الفِرَاش جمع افْرِشة و فُرُش: بچھونا، پرندہ کا گھونسلا۔

الفَرَاش: زمین پرخشک شدہ کیچڑ۔ ۔۔ من الرِجَال: بہت ہلکا پھلکا مرد۔ الفَرَاشة جمع فَرَاش (ح): پروانہ، اوچھا شخص۔ کہاجاتا ہے ماهو إلاّ فَراشة: وہ صرف اوچھی طبیعت کا آدمی ہے اور یہ حقارت کے وقت کی ضرب المثل ہے۔ الفَرَّاش: بہت بچھانے والا۔ الفَرِیش من النبات جمع فَرائِش: زمین پر پھیلی ہوئی بیل۔ المِفْرَش: بچھونا۔ المِفْرَشة جمع مَفَارِش: کجاوہ پر بچھانے کا چھوٹا سا بچھونا۔

المُفَرَّش (مفع): کہاجاتا ہے جَمَلٌ مُفَرَّشٌ: بغیر کوہان کا اونٹ۔

۲فَرَش ۔فَرْشًا و فِراشًا الرجُلَ: جھوٹ بولنا۔

افرش الرجُلَ: کی غیبت کرنا اوراس کے بارے میں بری باتیں کرنا۔ الفَرْش: جھوٹ۔

۳فَرَشَ ۔فَرْشًا و فِراشًا عنهُ: کا ارادہ کرنا اوراس کے لئے تیار ہونا۔

۴افْرَش عنهُ: سے علیحدہ ہونا، دور ہونا۔ ۔۔ عنهُ الموتُ: سے موت کا ٹل جانا۔

۵افْرَشَ السیفَ: تلوار کی دھار کو پتلا کرنا۔ افْتَرَشَ الشَجَّةُ الدِمَاغَ: زخم کے نشان کا دماغ کو ترقانا۔

الفَرَاش: لگام باندھنے کے دو لوہے کے ٹکڑے۔ الفَرَاشة: پتلی ہڈی یا پتلا لوہا، کندھوں کا اٹھا ہوا حصہ۔ فَرَاشُ الدماغ کا واحد: بمعنی کھوپڑی تک پہنچنے والی پتلی پتلی ہڈیاں۔ ۔۔ من القُفل: تالے کی جھڑ۔

۶المفَرَاش (ع ا): زبان کے نیچے کی دو سبز رگیں۔ ۔۔ من النبیذ: شراب کے بلبلے۔ فَرَاشُ الطاحون عند الطحانة: پن چکی کا پہیہ جسے پانی چلاتا ہے۔ فراشُ السفینة: نالی کی شکل کا ایک آلہ جو کشتی یا جہاز کو آگے کی طرف دھکیلتا ہے، جہاز راں اسے دقّاش کہتے ہیں۔

الفِرَاش جمع أفرِشة و فُرُش: منہ کی جڑ میں زبان کی جگہ۔ المفَرَاشة: تھوڑا سا پانی۔ المُفَرَّشة: جسے الفُرْشاية بھی کہتے ہیں جمع فَرَاش: برش (brush) (دانت صاف کرنے یا اونی کپڑے وغیرہ صاف کرنے کا) (فرانسیسی لفظ برُوس سے معرب ہے)۔

الفَرِیش جمع فَرائِش: گھوڑی جس نے حال میں بچہ دیا ہو۔

۷فَرْشَحَ فرشحةً و فَرْشَحَى: ٹانگیں کشادہ کرنا، ڈھیلے طریقہ سے رانوں کو زمین سے ملا کر بیٹھنا، ٹانگیں ملا کر کودنا۔ الفِرشاح: پھیلا ہوا، کھر، بہت موٹی عورت، بے بارش کا بادل۔

۸فَرْشَخَ فَرْشخةً الرجُلُ: ٹانگیں پھیلانا (یہ فَرْشَحَ کی تحریف بھی ہوسکتی ہے)۔ الفَرْشخة: وسعت، کشادگی، گنجائش۔

فَرَشَ ۔فَرْشًا و فِراشًا ہ: کو پھیلانا، بچھانا۔ ۔۔ ہ ب: (زمین، فرش، راستہ، کمرہ وغیرہ) کو سے ڈھکنا، پر سے فرش باندھنا۔ فَرَّشَ ہ ب: (فرش وغیرہ کو سے ڈھکنا)۔ ۔۔ (ہ): کو فرنیچر (کرسی میز وغیرہ) سے آراستہ کرنا، میں فرنیچر لگانا؛ میں ٹائل لگانا، میں فرش بندی کرنا۔ افْتَرَشَ ہ: کو پھیلانا، بچھانا؛ پر لیٹنا، پر پھیلنا، دراز ہونا، پر پاؤں پسار کر بیٹھنا یا لیٹنا، پر ٹانگیں پھیلا کر گرنا۔ ۔۔ ھا: (عورت) کے ساتھ ہمبستر ہونا۔ افْتَرَش لِسانَهُ: زبان کو بے لگام کرنا۔ فَرْش جمع فُرُوش: فرنیچر، گھریلو اثاث، فرش، چٹائی، کمبل، قالین، غالیچہ، بستر کے طور پر زمین پر بچھائی ہوئی کوئی چیز، بنیاد، نیو۔

فَرْشَہ: پلنگ، گدا۔ فَرَاش: (اسم جمع واحد فَرَاشَة) پروانے، پتنگے، تتلیاں، تیتریاں۔ فَراشَة: پروانہ، پتنگا، تتلی، تیتری، تلون مزاج شخص۔ فِراش جمع فُرُش و أفْرِشة: تکیہ، کمبل، غلاف، چادر، گدا، پلنگ۔ فَرَّاش: قالین، غالیچے بچھانے والا، نوکر، خادم، حاضر باش، گھریلو نوکر، خاص خدمت گار، بیرا، چپراسی، قاصد یا سودا سلف لانے والا لڑکا۔ مَفْرَش جمع مَفَارِش: میز پوش، پلنگ پوش، چادر، بچھونا۔

مِفْرَشة جمع مَفَارش: زین کا کمبل۔ مَفْرُوش ب: سے ڈھکا یا اڑھایا ہوا۔ ۔۔: مہیا شدہ، آراستہ۔ مَفْرُوشات: فرنیچر، اثاث البیت۔ فَرَّشَ ہ: کو برش کرنا۔ فُرْشَة جمع فُرَش: برش، رنگ روغن کرنے والا برش۔ فُرشةُ البودرہ: غازہ ملنے کی گدی powder puff۔ فُرشةُ أسنان: دانت صاف کرنے کا برش (tooth brush)۔ فَرْشَحَ فَرْشَحةً و فَرْشخَ فَرْشخةً: ٹانگیں پھیلا کر کھڑا ہونا یا بیٹھنا۔ فُرشِینة: بال پن (hairpin)۔

فرص

۱فَرَص ۔فَرْصًا الشيءَ: کو کاٹنا۔ ۔۔ الجلدَ: کھال چیرنا، پھاڑنا۔ فَرَّصَ أسفَلَ النعلِ: جوتے پر لوہے کی نوک سے نقش کرنا۔ الفُرْصَة و الفَرْصة و الفِرصة: اون یا روئی کا ٹکڑا۔ المِفْرَص جمع مَفَارِص و المِفراص جمع مَفَارِیص: لوہا یا چاندی کاٹنے کی قینچی۔

۲فَرَصَ ۔فَرْصًا الفُرصَة: فرصت پانا۔ فَارَصَ مُفارصةً ہُ فی الشيءِ: میں کے ساتھ باری باری آنا۔

أفْرَصَ الفُرْصَةُ: فرصت پانا۔ ۔۔ ہُ الفُرصَةَ: کو فرصت ملنا۔ تَفَرَّصَ الفُرصَة: فرصت پانا۔ تفارص القومُ البئرَ: قوم کا کنوئیں پر باری باری آنا۔ افْتَرَصَ الفرصَةَ: فرصت کو غنیمت جاننا۔ فرصت یا موقع پانا۔ کہاجاتا ہے: فلانٌ لا یُفتَرَصُ اِحسانُهُ و بِرُّہُ: یعنی اس کے احسان کے ختم ہونے کا اندیشہ نہیں۔

الفُرْصَة جمع فُرَص: باری، مناسب وقت، بہترین موقع۔ (کہاجاتا ہے) انتهز الفرصة: اس نے موقع کو غنیمت جانا۔ کہاجاتا ہے جاءت فُرصتُك من السقی: تمہاری پانی کی باری آگئی۔ ۔۔ فی المدارس: سکول کی چھٹی، تعطیل۔ اسے العطلة المدرسية بھی کہتے ہیں۔ ۳الفَرِیص (واحد فریصة): اپنی باری پر کام کرنے والا۔ آپ کہتے ہیں هو فَرِیصي: وہ میرے ساتھ باری پر کام کرنے والا ہے۔

الفَرِیصَة جمع فَرِیص و فَرائِص: باری۔

۳فَرَصَ ۔فَرْصًا الرجُلَ: کی رگ گلو پر مارنا، کے شانہ کے گوشت پر مارنا۔ فُرِصَ فَرْصًا و فَرَصًا: کے شانہ کے گوشت میں درد ہونا۔ الفَرِیص واحد فَرِیصة: گلے کی رگیں۔ الفَرِیصَة جمع فَرِیص و فَرائِص: پہلو اور مونڈھے یا پستان اور مونڈھے کے درمیان کا گوشت جو خوف کے وقت اچھلنے لگتا ہے۔ کہاجاتا ہے: ارتعدت فَرِیصَتُهُ: وہ بہت گھبرا گیا۔ هو ضخمُ الفَرِیصَة: وہ سخت نڈر ہے۔

۴الفِرصاد: سرخ رنگ (ن): توت یا توت کا درخت۔ ۔ و الفِرْصِد و الفِرصِد: انگور کے بیج۔

فَرَّصَ: چھٹیاں کرنا یا منانا۔ فُرْصَة: مناسب وقت یا موقع، موقعہ، نیک ساعت، چھٹیاں، تعطیل۔ فُرصَة من الزمن: مختصر عرصہ کے لئے۔ انتهز الفرصة: موقعہ سے فوراً فائدہ اٹھانا، موقعہ کو غنیمت جاننا۔

فَرِیصَة جمع فَرائِص: مونڈھے کے نیچے کا گوشت یا پٹھا۔ تعدت فریصته او فرائصُهُ: سخت خوف یا جوش نے اس پر قبضہ کرلیا۔ مُفَرِّص: چھٹیاں منانے والا، سیاح سیاحت کرنے والا۔ فِرصاد: شہتوت یا شہتوت کا درخت (mulberry)۔

فرض: ا۔ فَرَضَ -فَرْضاً الخشبة و فيها: لکڑی کاٹنا، چھیدنا۔ فَرَّضَ الخشبة: لکڑی میں سوراخ کرنا۔ اِفْتَرَضَ القومُ: قوم کا ختم ہونا۔ الفَرض (مص) من القوس جمع فِراض: چلہ کمان کی جگہ۔ الفُرْض: کٹائی۔ الفُرْضَة جمع فُرَض و فِراض: لکڑی جس میں دروازہ کی چول ہو۔ ـــ من النهر: دریا کا دہانہ۔ ـ من البحر: سمندری بندرگاہ۔ ـ من القوس: کمان کا سرا جو تانت لگانے کے لئے کاٹا جاتا ہے۔ ـــ من الدواة: دوات میں سیاہی کی جگہ۔ فُرْضَةُ الجبل: پہاڑ کے وسط اور کنارے کے پست زمین۔ الفِراض: دریا کا دہانہ۔ المِفْراض و المِفْرَض: کاٹنے کا اوزار۔ المَفْرُوض: کاٹا ہوا۔

۲۔ فَرَضَ -فَرْضًا الامرَ: کو فرض کرنا، معین کرنا۔ ـــ له: کے لئے وقت مقرر کرنا۔ ـــ لفلان كذا: کیلئے کسی چیز کو فرض کرنا۔ ـــ له كذا في الديوان: کھاتہ میں کے متعلق معلومات لکھنا اور اس کے روزینہ کا اندراج کرنا۔ ـــ اللّٰهُ الاحكام على عباده: اللہ تعالیٰ کا اپنے بندوں کیلئے احکام واجب ٹھہرانا۔ ـــ فُرُوضًا و فَرَاضَةً تِ البقرةُ: گائے کا عمر رسیدہ ہونا صفت: فارِض۔ (عمر رسیدہ گائے جو زکوٰۃ میں اس کے مالک سے نہیں لی جاتی)۔ فَرُضَ -فَراضَةً: علم فرائض کا جاننے والا اور ماہر ہونا۔ ـــ فُرُوضًا و فَرَاضَةً تِ البقرةُ: گائے کا عمر رسیدہ ہونا۔ صفت: فارِض فَرَّضَ الامرَ: کو واجب کرنا۔ اَفْرَضَ لفلان كذا: کو کیلئے فرض قرار دینا۔ ـ تِ الماشيةُ: گائے بیل وغیرہ کا نصاب کو پہنچنا، زکوٰۃ کے قابل ہونا۔ ـــ فلاناً شيئاً: کو کچھ دینا۔ اِفْتَرَضَ اللّٰهُ الاحكامَ على عباده: اللہ تعالیٰ کا اپنے بندوں پر احکام واجب ٹھہرانا۔ ـــ الجندُ: فوج کا تنخواہ لینا۔ الفَرْض جمع فُرُوض و فِراض: اللہ کا بندوں پر مقرر کیا ہوا قانون۔ اللہ تعالیٰ کا اپنے بندوں پر مقرر کیا ہوا فرض۔ درج شدہ عطیہ، فوج کی تنخواہ، تنخواہ دار فوج، اپنے اوپر لازم کیا ہوا کام، طالب علم کو دیا ہوا گھر پر کرنے کا کام (home work)۔ كتاب الفرض: اوقات مقررہ پر ادا کی جانے والی مفروضہ نمازوں کی کتاب۔ الفارِض جمع فُرَّض م فارِضة جمع فارِضات و فَوَارِض: قدیم۔ ـــ والفَرِيض و الفَرَضِيّ و الفَرَّاض: علم فرائض کا جاننے والا۔ الفَرِيْضَة جمع فَرائِض: فرض، زکوٰۃ، مفروضہ حصہ۔ علمُ الفرائض: وہ علم جس سے وارثوں کے بم کرنے کی کیفیت معلوم ہوتی ہے۔ اصحابُ الفرائض: وہ وارثین جن کے حصے مقرر کر دیے گئے ہیں۔ فلانٌ اَفْرَضُ الناس: فلاں شخص علم فرائض کا سب سے زیادہ جاننے والا ہے۔ المَفْرُوض (مفع): اللہ تعالیٰ کی طرف سے اپنے بندوں پر واجب کیا ہوا حکم، محدود۔

۳۔ فَرَضَ -فَرْضاً الامرَ: کا اندازہ کرنا، خیال کرنا اور عقل سے سمجھنا (کو فرض کرنا) (suppose)۔ الفَرْض (ع ح): مفروضہ۔ الفَرْضِيَّة و المَفْرُوض (ع ح): مفروضہ۔ الافتراض عند المنطقيين: مفروضہ۔

۴۔ الفِراض: کپڑا۔ الفارِض جمع فُرَّض م فارِضة جمع فارِضات و فَوارِض: موٹا، ضخیم۔

(ج) فَرَضَ -فَرْضًا: قرار دینا، فیصلہ کرنا۔ ـــ ه: کا حکم جاری کرنا، کا فیصلہ سنانا، کی ڈگری دینا، کا حکم دینا۔ ـــ ل ه: کے لئے کچھ (روپے وغیرہ) مقرر کرنا، کو کچھ (روپے وغیرہ) دینا، کے لئے کچھ مقرر کرنا، متعین کرنا۔ ـــ على ه: پر کچھ عائد کرنا، تھوپنا، کے گلے کچھ منڈھنا، کو کی ہدایت کرنا، کو کا حکم دینا، کو پر لازم، واجب، فرض یا لازمی کرنا۔ ـــ الحصارَ على: پر ناکہ بندی عائد کرنا۔ ـــ ه/ان: فرض کرنا کوئی بات یا کہ......کو قبل از وقت فرض کر لینا، پہلے ہی سمجھ بیٹھنا کہ ...... ـــ ه: کو لازمی شرط قرار دینا۔ ـــ ارادته عليه: پر اپنی مرضی ٹھونسنا۔ فَرَّضَ ه: میں دندانہ ڈالنا، پر نشان لگانا، میں چیرے دینا، کو چیرنا۔ اِفْتَرَضَ على ه: پر کچھ عائد کرنا، کو کی ہدایت کرنا، کو کا حکم دینا، پر کچھ لازمی، لازم، واجب یا فرض کرنا، پر کچھ تھوپنا، کے گلے کچھ منڈھنا۔ ـــ ه: کا حکم جاری کرنا، کا فیصلہ سنانا، کا حکم دینا۔ ـــ ه/ان: کو فرض کرنا یا فرض کرنا کہ ...... فَرْض جمع فُرُوض: دندانہ، دانتا، چیرا، فرض، واجب، فریضہ، نصیحت وعظ، حکم، فرمان، فیصلہ، ڈگری، مذہبی فریضہ، قانونی حصہ، فرض کرنا، مفروضہ (منطق میں): مقدمہ (مقدمہ صغری مقدمہ کبری)، قیاس، مفروضہ نظریہ، اصول موضوعہ، دعوی، بے دلیل دعوی۔ فروضُ التحية: سلام کرنے کی مقررہ شکلیں۔ فرضُ عين: انفرادی فریضہ۔ فرض كفاية: اجتماعی فریضہ۔ على فرض أن: فرض کیا کہ۔ یہ فرض کرتے ہوئے کہ بالفرض۔ على فرض: بطور مقدمہ پیش کرتے ہوئے ...... تمہید کے طور پر کہتے ہوئے۔ فَرضِيّ: فرضی، مشروط، مفروضہ، قیاسی، خیالی، انکل پچو، بلا ثبوت فرض کردہ۔ فَرْضِيَّة: قیاس، مفروضہ نظریہ، مفروضہ۔ فُرْضَة جمع فُرَض: دندانہ، دانتا، چیرا، شگاف، درز، خلال، دراڑ، دراز، روزن، سمندری بندرگاہ، دریائی بندرگاہ، چھوٹا بندرگاہ کا شہر small port town۔ فَرِيْضَة جمع فَرائِض: دینی فرض، ربانی فرمان، حکم، ہدایت، نصیحت، فرمان الہی، فرض نماز، املاک میں تقسیم کے متعلق حصے۔ فريضةُ الجمعة: جمعہ کی فرض نماز۔ ذو الفرائض: قرآن مجید کے مقرر کردہ ورثاء۔ علمُ الفرائض: انتقال جائیداد بطور وراثت کا قانون۔ افتراض: فرض کرنا، مفروضہ، فرض، گمان، قیاس، تصور پیش از وقوع، قیاس اولین، مقدمہ صغری و کبری بنیادی شرط۔ مفروضہ نظریہ۔ اِفتراضي: فرضی، مشروط، مفروضہ۔ فارِض: بوڑھا، سن رسیدہ۔ مَفْرُوض: فرض کیا ہوا، مفروضہ بطور تمہید یا شروع میں کیا ہوا۔ مَفْرُوضَات: فرائض، ذمہ داری کے احساس۔

فرط: فَرَطَ -فُرُوطًا: آگے بڑھنا، مقدم ہونا۔ ـ فَرْطًا هُ: پر غالب ہونا۔ ـــ على فلان: سے پہلے جلدی کرنا۔ پر ظلم کرنا۔ ـ ولداً: کا بچہ مرنا۔ ـ منه قولٌ: بغیر سوچے سمجھے کہنا۔ ـــ اليه رسولاً: کے پاس جلدی قاصد بھیجنا۔ ـــ فَرْطًا و فَرْطَةً القومَ: لوگوں سے پہلے گھاس یا پانی کے پاس جانا صفت: فارِط جمع فارِطون و فُرَّاط۔ فَرَّطَ هُ: کو چھوڑ کر آگے بڑھ جانا۔ ـــ اليه رسولاً: کے پاس قاصد روانہ کرنا۔ فارَطَ فِراطًا و مفارَطَةً هُ: سے سبقت لیجانا۔ اَفْرَطَ: کام میں جلدی کرنا۔ ـ رسولاً: قاصد کو بھیجنا۔ ـ فلانٌ ولداً: کا بچہ بلوغت سے پہلے فوت ہو جانا۔ ـ بيده إلى السيف ليستلّه: تلوار کھینچنے میں جلدی کرنا۔ تَفَرَّطَ الفرسُ الخيلَ: گھوڑے کا گھوڑوں پر سبقت کرنا۔ تَفارَطَ: آگے بڑھنا، جلدی کرنا۔ ـــ القومُ: ایک دوسرے سے آگے بڑھنے کی کوشش کرنا۔ ـــ ت الهمومُ: کو غموں کا لاحق ہونا۔ اِفْتَرَطَ اليه في الامر: میں سے آگے بڑھنا، میں پر سبقت لیجانا۔ اِفْتَرَطَ ولداً: کا بچہ چھوٹی عمر میں مر جانا۔ الفُرُطُ: واحد۔ جمع اَفْراطُ الصباح: صبح کی پہلی شعاعیں۔ الفَرَط: اپنی قوم سے پانی کی طرف جانے میں سبقت کرنے والا۔ اس میں واحد اور جمع یکساں ہیں۔ چنانچہ کہا جاتا ہے: رجُلٌ فَرَطٌ و قومٌ فَرَطٌ: اور اسی سے ہے: انا فَرَطُكُمْ على الحوض: میں تم سے پہلے حوض پر پہنچنے والا ہوں، جلد بازی، پہلے پہنچا ہوا اجر، بچے کی میت کی دعا میں کہتے ہیں: اللّٰهُمَّ اجعله لنا فَرَطًا: (اے اللہ اس کو ہمارے لئے آگے پہنچنے والا اجر بنادے) نابالغ بچہ۔ کہا جاتا ہے: سبقهُ

فَرَطٌ کثیرٌ: اس سے پہلے بہت سے نابالغ بچے مر گئے۔ الفُرُط: وہ تیز گھوڑا جو سب گھوڑوں سے آگے بڑھ جائے۔ الفُرطَة و الفُرُطَة: نکلنا، آگے بڑھنا۔ کہا جاتا ہے: هو ذُو فُرُطةٍ فی البِلاد: وہ بہت سے سفر کرنے والا ہے۔ الفُراطَة و الماءُ الفِراط: وہ پانی جو چند قبیلوں کے درمیان مشترک ہو اور جو اس تک پہلے پہنچ جائے اسی کا ہو جائے۔ اسی طرح کہا جاتا ہے: بئرٌ فُراطَةٌ۔

۲۔ فَرَطَ ـُـ فَرْطًا فی الامرَ: میں کوتاہی کرنا اور اسے ضائع کرنا۔ ـــ منه شیءٌ: سے چیز کا جاتا رہنا۔ فَرَّطَ فی الشیءِ: میں کوتاہی کرنا اور اس میں عاجزی ظاہر کرنا۔ ـ الشیءَ و فی الشیءِ: کو ضائع کرنا، کو متفرق کرنا، بکھیرنا۔ فَرطُ الاشجار عند العامة: زیتون، اخروٹ اور بادام وغیرہ کے درخت (سریانی لفظ)۔ ـ عنه: کو مہلت دینا، سے رکنا۔ ـ اللّٰهُ عنه ما یکرہ: کو اللہ تعالیٰ کا مکروہات سے دور کرنا۔ اَفْرَطَ الامرَ: کو بھول جانا، چھوڑ دینا۔ ـ الشیءَ: کو بھول جانا، ترک کر دینا۔ کہا جاتا ہے: ما افرط منهم احداً: اس نے ان میں سے کسی کو نہیں چھوڑا۔ تَفَرَّطَ الشیءُ: کا وقت گذر جانا۔ تَفارَطَ الشیءُ: کے وقت میں دیر ہونا۔ کہا جاتا ہے: تَفارَطت الصلٰوةُ عن وقتها: نماز اپنے وقت سے متاخر ہو گئی۔ اِفْتَرطَ: کہا جاتا ہے: فلانٌ لا یُفْتَرطُ اِحسانه: فلاں کے احسان کے ختم ہونے کا خوف نہیں کیا جاتا۔ اِنفَرطَ: کھلنا۔ الفَرْط: وقت۔ کہا جاتا ہے: اتیتهُ فَرْطًا: میں اسکے پاس چند دنوں کے بعد آیا، یہ وقت پندرہ دن سے زائد اور تین دن سے کم نہیں ہوتا۔ کہا جاتا ہے: آتِیکَ فَرْطَ یوم او یومَین: میں تمہارے پاس ایک یا دو دن کے بعد آؤں گا۔ لا القاهُ اِلاّ فی الفرط: میں اس سے چند ایام میں ایک مرتبہ ملوں گا۔ ـــ والفُراطَة عند العامة: چھوٹے سکے جیسے پانچ قروش کا سکہ وغیرہ۔ الفَرَط: وہ کام جس میں کوتاہی کی جائے۔ الفُرُط: چھوڑا ہوا کام۔

۳۔ فَرَطَ ـُـ فَرْطًا علیه فی القول: سے پیش دستی کرنا اور حد سے گزر جانا، سے بات کرنے میں جلدی کرنا۔ ـــ علی فلان: کو تکلیف دینا۔ فَرَّطَهُ: کی مدح یا ہجو میں حد سے گزر جانا۔ اَفْرَطَ: زیادتی یا کمال کے لحاظ سے حد سے تجاوز کرنا۔ ـــ الاناءَ: برتن کو لبالب بھرنا۔ ـــ علی الرجلِ: پر طاقت سے زیادہ بوجھ ڈالنا۔ الفُرْط (مص) جمع اَفْرُط و اَفْراط: اِفراط کا اسم، بمعنی حد سے تجاوز۔ الفُرُط: اسراف، ظلم و زیادتی۔ ـ الامرُ الفُرُط: وہ بات یا کام جس میں حد سے تجاوز کیا گیا ہو۔

۴۔ فارَطَ فِراطًا و مُفارَطَةً ہُ: کو پا لینا۔

۵۔ الفَرْط جمع اَفْرُط و اَفْراط: ٹیلہ کا سرا، چھوٹی پہاڑی، راستہ کا نشان۔ الفُرُط: دامن کوہ۔ مَفارِط البلاد: اطراف بلاد۔

۶۔ فَرْطَحَ فَرْطَحَةً الشیءَ: کو چوڑا کرنا۔ رأسٌ فِرطاح و مُفَرطَح: چوڑا سر۔

۷۔ فَرْطَسَ الخِنزیرُ: سور کا اپنی ناک کو لمبا کرنا۔ الفِرطاس: چوڑا۔ فُرطُوسَةُ الخنزیر جمع فَراطِیس: سُوَر کی ناک۔ الفِرطیسة: ناک کا بانسہ۔ فِرطِیسَةُ الخنزیر: سُوَر کی ناک۔ جمع فَراطِیس۔

(۱) فَرَطَ ـُـ فَرَطًا ہ: سے پہلے یا آگے ہونا، سے مقدم ہونا۔ ـــ من: کی زبان سے الفاظ کا نادانستہ نکل جانا، پھسل پڑنا؛ سے نکلنا، بچنا، نظر بچانا، کو نادانستہ پیش آنا، سے اوجھل ہو جانا۔ ـ فی: کو نظر انداز کرنا، میں غفلت کرنا، کے بارے میں بے پروا ہونا، فرض ناشناس ہونا، غافل ہونا۔ ـــ ہ: (پھل) چھیلنا۔ فرط منه شیءٌ: کو ضائع کر دینا، کو کھو دینا، نہ پا سکنا۔ فَرَّطَ ہُ/ ہ/فی: کو چھوڑ دینا، ترک کر دینا، فراموش کرنا۔ ـــ ہ/فی: کو چھوڑنا، سے دست بردار ہونا، کو ترک کرنا، سے الگ ہو جانا، سے قطع تعلق کرنا، کو فارغ خطی دینا، سے دست کش ہونا، کوتاہی کرنا۔ ـــ ہ/عن: سے جدا ہونا، علیحدہ ہو جانا۔ ـــ فی: کو نظر انداز کرنا، میں غفلت کرنا، کے بارے میں پروا نہ ہونا، فرض ناشناس ہونا، غافل ہونا؛ میں حدود سے تجاوز کرنا، میں بہت دور چلا جانا، میں، بہت زیادہ ہونا، بے اندازہ ہونا، حد سے زیادہ سعی کرنا، مبالغہ سے کام لینا؛ کو ضائع کرنا، گنوانا۔ اَفْرَطَ فی: میں مناسب حدود سے آگے بڑھ جانا، بہت دور چلا جانا، بہت زیادہ یا بے اندازہ ہونا، میں مبالغہ کرنا، کو غلط یا ناجائز استعمال کرنا۔ اِنْفَرَطَ من: سے اترنا، سے الگ ہونا، سے گرفت ڈھیلی ہونا، جدا ہونا۔ ـــ: کھلنا، حل ہونا، ختم ہونا، اختتام پذیر ہونا۔ اِنفرطَ عقدُهم: وہ ہمت ہار گئے، وہ الگ ہو گئے، انہوں نے علیحدگی اختیار کر لی، وہ غائب ہو گئے۔ فَرْط: زیادتی، حد اعتدال سے تجاوز، مبالغہ۔ فَرَط: (روپیہ، سرمایہ وغیرہ پر) سود۔ فُراطَة: چھوٹی ریز گاری، چھوٹے سکے۔ تفریط: تغافل، بے پروائی، بے توجہی، فروگذاشت، ادائے فرض میں کوتاہی۔ اِفْراط: زیادتی، حد اعتدال سے تجاوز، مبالغہ۔ فارِط: گذشتہ۔ یوم الاحد الفارِط: گذشتہ اتوار کو۔ مُفْرِط: مسرف، فضول خرچ، شاہ خرچ، بے دریغ خرچ کرنے والا، اڑا دینے والا، بے دردی سے خرچ کرنے والا۔ مُفْرِط: مبالغہ آمیز، بہت زیادہ۔

فَرْطَحَ ہ: کو چوڑا کرنا، کشادہ کرنا، چپٹا کرنا، ہموار کرنا۔ مُفَرْطَح: چوڑا چپٹا، کشادہ، سپاٹ، قطبین پر پچکا ہوا، موٹا، فربہ، چربیلا، فربہ اور ڈھیلا ڈھالا، بہت ہی پھولا ہوا، ابھرا ہوا، حد سے بڑھا ہوا۔

فرع: ۱۔ فَرَعَ ـَـ فَرْعًا و فُرُوعًا الجبلَ: پہاڑ پر چڑھنا۔ ـ القومَ: قوم سے شرافت اور خوبصورتی میں فائق ہونا۔ ـــ رأسَهُ بالعصا: کے سر پر لاٹھی مارنا۔ فَرَّعَ فی الجبل: پہاڑ پر چڑھنا۔ اَفْرَعَ الشیءُ: طویل اور بلند ہونا۔ تفرَّعَ الشیءَ: پر بلند ہونا۔ ـ القومَ: قوم سے فائق ہونا، کو گالیاں دینا۔ الفَرْع (مص) من کل شیءٍ جمع فُرُوع: ہر شے کا اوپر کا حصہ جو جڑ سے نکلا ہو، جیسے: فرعُ الشجرة: (درخت کی شاخ)۔ فرعُ القوم: شریف سردار۔ فرعُ الاُذُن: کان کا اوپر کا حصہ۔ الفَرَعَة جمع فِراع: راستہ کا بلند اور اوپر کا حصہ، پہاڑ کی چوٹی۔ الفارِع (فا): بلند خوبصورت۔ کہا جاتا ہے: جبل فارِعٌ: اردگرد کے پہاڑوں سے اونچا پہاڑ۔ الفارِعَة جمع فَوارِع: فارع کا مونث۔ فارِعَةُ الجبل: پہاڑ کا اوپر کا حصہ۔ فارِعةُ الطریق و فَرَعاؤُہُ: راستہ کا اوپر والا حصہ اور وہ حصہ جہاں راستہ ختم ہو جاتا ہے۔ المُفْرِع: طویل، لمبا۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ مُفْرِعُ الکتف: فلاں چوڑے یا اونچے کندھے والا ہے۔

۲۔ فَرَعَ ـَـ فَرْعًا و فُرُوعًا الوادیَ: وادی میں اترنا۔ فَرَّعَ من الجبل: پہاڑ سے اترنا۔ اَفْرَعَ من الجبل: پہاڑ سے اترنا۔ ـــ بالقوم: قوم کے پاس اترنا۔ الفارِع: پست۔

۳۔ فَرَعَ ـَـ فَرْعًا و فُرُوعًا الفرسَ باللجام: گھوڑے کو لگام کھینچ کر ٹھہرانا۔ کہا جاتا ہے: هذا اوّلُ صیدٍ فَرَعَ: یہ پہلا شکار ہے جس کا اس نے خون گرایا۔ اَفْرَعَت الابلُ: اونٹنی کا پہلا بچہ جننا۔ ـ الفرعةَ: (اونٹ بھیڑ بکریوں) کا پہلا بچہ ذبح کرنا۔ ـــ اللجامُ الفرسَ: لگام کا گھوڑے کے منہ کو خون آلود کرنا، لہولہان کرنا۔ ـ تِ الضبعُ الغنمَ او فی الغنمِ: بجو کا بکریوں میں تباہی مچانا اور ان کو مار ڈالنا۔ اُفْرِعَ بفلان: پکڑا جانا اور قتل ہو جانا۔ اِفْتَرعَ البکرَ: کنواری لڑکی کی بکارت زائل کرنا۔ اِستَفْرَعَ الرجلُ: اونٹوں اور بکریوں کے پہلے بچے ذبح کرنا۔ الفَرَع واحد فَرَعة: اونٹوں

اور بکریوں کے پہلے بچے۔

۴۔ فَرَعَ ـ فَرْعًا و فُرُوعًا الارضَ: زمین میں گھومنا پھرنا۔ فَرَّعَ فی الارض: زمین میں گھومنا، پھرنا۔ اَفْرَعَ حاجتَهُ او سفرَهُ: کام یا سفر شروع کرنا۔ — الامرَ: کو شروع کرنا۔ — الارضَ: زمین میں گھومنا پھرنا۔ — القوم من سفرهم: سفر کی واپسی کے وقت سے پہلے سفر سے واپس آجانا۔ اِسْتَفْرَعَ الشیءَ: کو شروع کرنا۔

۵۔ فَرَعَ ـ فَرْعًا و فُرُوعًا بین القوم: لوگوں میں روک بن جانا یا اصلاح کرنا۔ المِفْرَع جمع مَفَارِع: لوگوں میں صلح کرانے والا۔

۶۔ فَرِعَ ـ فَرَعًا: گھنے بالوں والا ہونا۔ صفت: اَفْرَع م فَرْعاء جمع فُرْع۔ فَرَّعَ بینهم: کے درمیان تفریق کرنا۔ — المسائلَ من هذا الاصل: مسائل کو قاعدہ یا اصل کی فروع بنانا اور اصل سے ان کا استنباط کرنا۔ تَفَرَّعَ ت الاغصانُ: ٹہنیوں کا بہت ہونا اور پھیلنا۔ — الشیءُ من الشیء: ایک چیز کا دوسری پر مترتب ہونا، مبنی ہونا۔ — ت المسائلُ: مسائل کا اصول سے متفرع ہونا۔ الفَرْع جمع فِرَاع: پہاڑی نالہ۔ — جمع فُرُوع: منفعت بخش مال۔ — فی المسائل العِلمیَّة: وہ مسئلہ جو دوسرے مسئلہ پر مبنی ہو اور اس کو اس پر قیاس کیا جائے۔ اس کے مقابل اصل ہے۔ — فَرْعُ المرأة: عورت کے بال۔ کہا جاتا ہے: ضَرَبَهُ علی فَرْعَیْ اَلْیَتِهِ: اس نے اس کے سرین کے اس حصہ پر مارا جو بیٹھنے میں زمین پر لگتا ہے۔

۷۔ فَارَعَهُ: کو کفایت کرنا اور اس کا بار اپنے ذمہ لینا۔ اَفْرَعَ اهلَهُ: اپنے گھر والوں کی کفالت کرنا۔

۸۔ الفَرْعُ واحد فَرْعَه (ح): جوئیں۔ الفَرَعَ واحد فَرَعَة: جوئیں، قسم۔ کہا جاتا ہے: تراضوا بالفَرَع: وہ تقسیم پر راضی ہوگئے۔

۹۔ فَرْعَنَ فرعنةَ الرجلُ: تکبر کرنا، مکار، فریبی ہونا۔ تَفَرْعَنَ: فرعونوں جیسے اخلاق اختیار کرنا۔ — النباتُ: نباتات کا لمبا اور مضبوط ہونا۔ — فلانٌ علینا: کے خلاف سرکشی کرنا، بزبردستی کرنا۔ الفَرْعَنَة: مکاری، فریبی۔ — عند العامة: رندی، بدکاری، آوارگی، لاپرواہی، غرور۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ مُفَرْعِن: فلاں شخص، متکبر ہے، مغرور ہے۔ فِرْعَوْن و فُرْعُون و فِرْعَون: سرکش، باغی۔ — جمع فَرَاعِنة: مصر کے بادشاہوں کا لقب تھا۔

○ فَرَعَ ـ فَرْعًا و فُرُوعًاه: سے بازی لیجانا، پر سبقت لیجانا، سے آگے نکل جانا، سے اعلیٰ و اشرف ہونا۔ فَرَّعَ: شاخ در شاخ ہونا۔ — ه من: کو سے حاصل کرنا، کو سے مشتق کرنا، کو سے استخراج کرنا، استنباط کرنا۔ تَفَرَّعَ: نئے کام کی طرف مائل ہونا، شاخ در شاخ ہونا، شاخیں نکلنا، تمام اطراف میں پھیلنا (سڑک، پائپ لائن) کا جدا ہونا، دو راستے نکلنا، تقسیم ہونا، پھوٹنا۔ اِفْتَرَعَ ها: کا کنوار پن ختم کرنا۔ فرع جمع فُرُوع اَفْرُع: ٹہنی، شاخ، ٹہنیاں، شاخیں، مشتق، حصہ، ذیلی تقسیم، برانچ آفس branch offic (ذیلی دفتر)، برانچ، برانچ لائن، فیڈر لائن، برانچ وائر، فیڈ وائر، ذیلی محکمہ، ذیلی ادارہ۔ الفروع یا علم الفُرُوع: عملی یا استفادی فقہ، عملی یا استفادی اخلاقیات/ اصول اخلاق۔ شرعًا و فرعًا: مکمل حق کے ساتھ، صحیح مقصد کے ساتھ، انصاف سے۔ تَفَرُّع: تعدد اطراف، ذہنی ہمہ گیری جمع تَفَرُّعَات: شاخ در شاخ ہونا۔ تفرع، تفرعات: ثانوی اشیاء، لازم و ملزوم حالات، معمولی عوامل۔ فَارِع: لمبا، اونچا، پتلا اور لمبا، پتلا دبلا، خوبصورت۔ فارع الطول: لمبا۔ فارع القامة: لمبا اور پتلا۔ مُفَرَّع: شاخ در شاخ۔ مُتَفَرِّعَات: ثانوی اشیاء لازم و ملزوم حالات، معمولی عوامل۔

فرغ: ا۔ فَرَغَ ـ و فَرِغَ ـ فَرَاغًا و فُرُوغًا من العمل: کام سے فارغ ہونا، خالی ہونا۔ — لَهُ و اِلَیهِ: کا قصد کرنا۔ — فُرُوغًا الرجلُ: مرجانا (کیونکہ مرنے پر جسم روح سے خالی ہوجاتا ہے)۔ — الظرفُ: برتن کا خالی ہوجانا۔ — فلانٌ من الشیء: کو تمام کرنا۔ فَرَّغَ و اَفْرَغَ الاناءَ: برتن کو خالی کردینا۔ تَفَرَّغَ: کام سے خالی ہونا۔ — لِلامر: کام میں اپنی پوری طاقت لگا دینا اور پوری پوری کوشش کرنا۔ الفَرْغ جمع فُرُوغ: قحط زدہ زمین۔ الفِرْغ: خلا۔ الفَرِغ: فارغ۔ الفراغ جمع اَفْرِغَة: جانور کی پیٹھ پر لدے ہوئے بوجھ کا ایک طرف کا حصہ۔ الاَفْرَغ م فَرْغاء: فارغ۔ اِنْفِرَاغ جسمٍ مکهرب او مُرَکَّم: جسم کا برقی چارج سے خالی ہونا۔ (ف): ہلکے کئے ہوئے گیس میں برقی رو کا گزرنا۔ حَلَقَةٌ مُفَرَّغَة: نکیا جس کے اطراف ٹھوس ہوں اور اندر سے خالی ہو۔

۲۔ فَرَغَ ـ فُرُوغًا دمُهُ: کا خون رائیگاں جانا، بدلہ کا مطالبہ نہ کیا جانا۔ — فَرْغًا علیه الماءَ: پر پانی انڈھیلنا۔ فَرُغَ ـ فَرَاغَةَ ت الطعنةُ: نیزے کی ضرب کا وسیع ہونا۔ صفت: فریغة۔ فَرَغَ ـ فَرْغًا علیه الماءَ: پر پانی انڈھیلنا، گرانا۔ فَرَاغًا الماءُ: پانی گرنا، انڈھیلا جانا۔ فَرَّغَ الماءَ: پانی انڈھیلنا۔ — الدماءَ: خون بہانا۔ کہا جاتا ہے: فَرَّغَ اللّٰهُ علیه الصبرَ: اللہ تعالیٰ اس کو صبر دے (دعائیہ کلمہ)۔ اَفْرَغَ الماءَ: پانی انڈھیلنا۔ — الدماءَ: خون بہانا۔ — الذهب و نحوهُ: سونے وغیرہ کو سانچے میں ڈالنا۔ الفَرْغ جمع فُرُوغ: برتن کا وہ کنارہ جس سے پانی انڈھیلا جائے۔ کہا جاتا ہے: هذه طعنةٌ ذات فَرْغٍ: یہ نیزے کا زخم چوڑا ہے جس سے خون بہہ رہا ہے۔ ذَهَبَ دمُهُ فَرْغًا او فِرغًا: اس کا خون رائیگاں گیا۔ الفِرَاغ جمع اَفْرِغَة: ڈول کا کنارہ جہاں سے پانی انڈھیلا جائے، برتن، بڑا پیالہ، نیزے کا چوڑا حصہ، وہ جانور جو چلتے وقت کشادہ قدم رکھے۔ کہا جاتا ہے: رَجُلٌ فِرَاغ: تیز رفتار لمبے ڈگ بھرنے والا۔ الفَرِیغ جمع فِرَاغ: چوڑا، ہموار زمین گویا راستہ ہو، چلتے وقت چوڑے قدم رکھنے والا جانور۔ رَجُلٌ فَرِیغ: تیز زبان آدمی۔ طَرِیقٌ فَرِیغ: چوڑا راستہ۔ الفَرِیغة: فریغ کا مونث، پانی کا چھاگل۔ ضَرْبَةٌ فَرِیغ و فریغة: تلوار کا کشادہ زخم جس سے خون بہے۔ طعنةٌ فَرْغاء: نیزے کا کشادہ زخم۔ الفَرْغان: کشادہ برتن۔ دِرهَمٌ مُفْرَغ و مُفَرَّغ: سانچے میں ڈھلا ہوا درہم جس پر ٹھپہ نہ ہو۔ فَرَسٌ مُسْتَفْرِغ: انتہائی تیز دوڑنے والا گھوڑا۔

۳۔ فَرُغَ ـ فَرَاغَةً: بے چین ہونا، گھبرانا۔

○ فَرَغَ ـ و فَرِغَ ـ فُرُوغًا و فَرَاغًا: خالی ہونا، تھکا ہوا ہونا۔ — من: سے چھٹکارا پانا، پورا کیا جانا، کو مکمل کرنا، ختم کرنا۔ — ل/الی: کی طرف توجہ دینا، کی طرف میلان ہونا، کو تن دہی سے کرنا، میں لگ جانا، میں مشغول رہنا، لگا رہنا۔ فرغ الی نفسه: اپنے خیالات مجتمع کرنا۔ فَرَّغَ ه: کو خالی کرنا؛ سے مال اتارنا۔ ه: کو انڈھیلنا۔ اَفْرَغَ ه: کو خالی کرنا۔ — ه علی: کو پر انڈھیلنا۔ — ه فی: کو میں انڈھیلنا۔ — ه: کو جہاز سے اتارنا۔ اَفْرَغَهُ فی قالب: کو سانچے میں ڈھالنا (مجازا)۔ اَفْرَغَ مَجْهُودَهُ یا جَهْدَهُ فی: میں انتہائی کوشش کرنا، زور لگانا، جدوجہد کرنا، میں پورا زور لگانا، مقدور بھر کوشش کرنا۔ تَفَرَّغَ: (کام سے) فارغ ہونا، غیر مشغول ہونا، بیکار ہونا، یونہی پڑا ہونا، کو فرصت ہونا۔ — ل/الی: (کسی کام کے لئے) آزاد ہونا، فارغ ہونا، صرف میں مشغول رہنا، میں لگا رہنا، پر توجہ دینا، کو تن دہی سے کرنا۔ اِسْتَفْرَغَ ه: کو خالی کرنا۔ — قے کرنا۔ — مَجْهُودَهُ: میں انتہائی کوشش کرنا، زور

فقر: فَقَرَ ـ فَقْراً ہ: کو چھیدنا، برمانا، میں سوراخ کرنا، کو چھیدنا، کو بینڈھنا۔ فَقُرَ ـ فَقَارَۃً: مفلس ہونا یا ہو جانا، تنگ دست، حاجتمند یا محتاج ہونا یا ہو جانا۔ فَقَّرَ ہ: کو چھیدنا، میں چھید کرنا، سوراخ کرنا، کو بیدھنا، برمانا۔ اَفْقَرَ ہ/ہ: کو دبلا کرنا، ضعیف کرنا، کو کنگال کر دینا، کو غریب بنانا، مفلس کرنا۔ ـــ ہ إلی: کو کا محتاج کرنا، ضرورت مند کرنا۔ اِفْتَقَرَ: مفلس ہو جانا۔ ـــ إلی: کی حاجت ہونا، کی ضرورت ہونا، درکار ہونا، کا محتاج ہونا، کا کم یا نا کافی ہونا، میں ناقص ہونا، کو طلب کرنا۔ فَقْر: مفلسی، ضرورت احتیاج، کمی، طلب۔

فِقْرَۃ: سیکشن پیرا، پیرا گراف، پیسیج (passage)، عبارت، عبارت کا کوئی حصہ۔ فِقْرَۃ: کسی تحریر کا جزیا حصہ، دفعہ یا شرط (article)، مخصوص حصہ، خاص جملہ، خاص مضمون۔ السِلْسِلَۃُ الفِقْرِیَۃ یا العمود الفِقْرِی: سلسلۃ الظہر (the spinal column)

حیوانات فِقْرِیۃ: ریڑھ کی ہڈی والے جانور vertebrates

فَقَار (اسم جنس واحد فَقَارَۃ): فقرہ، سلسلۃ الظہر۔ السِلْسِلَۃُ الفَقَارِیۃ: سلسلۃ الظہر۔ فَقِیر جمع فُقَراء: بھکاری درویش، صوفی بھکاری، غریب، غریب آدمی۔

فقس: ۱فَقَسَ ـ فَقْسًا البیضۃَ: انڈے کو ہاتھ سے توڑنا، پھاڑنا۔ ـــ الطائرُ بیضتَہُ: پرندہ کا انڈے کو توڑ کر بچہ نکالنا۔ ـــ البارودۃَ: بندوق چلانا (عام زبان میں)۔ فَقَسَ السمنَ فتفقّس: گھی کو آگ پر گرم کر کے جھاگ نکال کر اُسے صاف کرنا (عام زبان میں)۔ تَفَقَّسَ و انْفَقَسَ الشیءُ: الٹ جانا۔ تَفَاقَسَ الولدان: دو لڑکوں کا اپنے اپنے ہاتھ میں انڈہ لینا پھر ایک کا دوسرے کے انڈے کو ضرب لگانا۔ اس طرح ٹوٹنے والے انڈے کو صحیح انڈے والے کا لے لینا۔ اس سے اسم المُفَاقَسَۃ ہے۔ (عام زبان میں)۔ المِفْقَاس: جال کی لکڑی جو پرندے پر الٹ جاتی ہے تو پرندے کو پکڑ لیا جاتا ہے۔

۲فَقَسَ ـ فَقْسًا الرجُلَ: کو بالوں سے پکڑ کر نیچے کھینچنا۔ ـــ الشیءَ: کو چھین لینا۔ ـــ ہُ عن الامر: کو سے زبردستی روکنا۔ ـــ فُقُوسًا: کودنا۔ تَفَاقَسَ الرجُلان: ایک دوسرے کے بالوں کو پکڑ کر نیچے کھینچنا۔

۳فَقَسَ ـ فَقْسًا الحیوانَ: کو قتل کرنا، مار ڈالنا۔ ـــ فُقُوسًا: اچانک مرجانا۔

۴فَقَسَ ـ فَقْسًا ہُ: (کمانی) کو ڈھیلا کرنا، (پھیلی ہوئی چیز) کو گسنا، سمیٹنا، سکیڑنا (عام زبان میں)۔ ۔الفُقَاس (طب): جوڑوں کی بیماری۔

۵۔ الفَقُّوس (واحد فَقُّوسۃ) (ن): خربوزہ کی ایک قسم۔

فقّوس (فَقُّوص): بڑے کھیرے یا ککڑی کی ایک قسم۔ مِفْقَس جمع مَفَاقِس: بچے نکالنے کا آلہ، انڈے سینے کی مشین، کمزور پیدائش کے بچے پالنے کی مشین (incubator)۔

فقش: فَقَشَ ـ فَقْشًا البیضۃَ: انڈے کو ہاتھ سے توڑنا۔ شجرٌ فاقِشٌ: پھل سے خالی درخت (عام زبان میں)۔ فَقْشَۃُ الثوب: کپڑے کے دامن میں شگاف (عام زبان میں)۔

فقص: فَقَصَ ـ فَقْصًا و فقصاً البیضۃَ و نحوَھا: انڈے کو ہاتھ سے توڑنا، پھاڑنا۔ صفت مفعولی: فَقِیصَۃ و مَفْقُوصَۃ۔ تَفَقَّصَ و انْفَقَصَ ت البیضۃُ عن الفرخ: انڈہ ٹوٹ کر بچے کا نکلنا۔ فَقَّصَ ہ: (انڈے) سینا، (پرندے کا) انڈوں سے بچے نکالنا۔ فَقُّوص بمعنی فَقُّوس۔ تفقیص: انڈے سینا، انڈوں سے بچے نکالنا۔ آلۃ لتفقیص البیض یا آلۃ التفقیص: بچے نکالنے، انڈے سینے کی مشین (incubator)۔

فقط: فَقَّطَ الحساب (ت): متعین مقدار کے بعد فقط لکھنا تا کہ کوئی اس میں اضافہ نہ کر سکے۔ فَقَطْ: ف اور قط سے مرکب لفظ جس کے معنی ہیں لا غیر یعنی صرف، بس، آپ کہتے ہیں: رایتُہُ مرۃ فقط: یعنی میں نے اسے صرف ایک دفعہ دیکھا، یہ ظرف ہے اور زمانہ ماضی سے مخصوص ہے۔

فقع: فَقَعَ ـ فَقْعًا و فُقُوعًا لونُہ: کے رنگ کا صاف اور خالص ہونا یا گہرا زرد ہونا، سخت پیلا ہو جانا۔ فَقِعَ ـ فَقَعًا: رنگ کا گہرا ہونا، اس کا استعمال اکثر زرد رنگ کے لئے ہوتا ہے، سرخ ہونا (رنگ کا)۔ فَقَّعَ الادیمَ: چمڑے کو سرخ رنگ رنگنا۔ تَفَاقَعَ ت عیناہُ: کی آنکھوں کا سفید ہونا۔ الفاقِع (فا): خالص صاف رنگ۔ مشہور یہ ہے کہ یہ صفت کے طور پر زرد رنگ کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ ۲الفَاقِعَۃ جمع فَوَاقِع: الفاقع کا مونث۔ ۳الفَقْع و الفِقْع جمع أَفْقُع و فُقُوع و فِقَعَۃ: سانپ چھتری جو نرم اور سفید ہوتی ہے، کھمبی۔ ۴الفُقَاع: سخت سپیدی۔ ۔لونٌ فُقَاعِیٌّ: تیز یا گہرا رنگ، کہا جاتا ہے: ابیضُ فُقَاعِیٌّ: بہت سفید۔ الأَفْقَع م فَقْعاء جمع فُقْع: بہت سفید۔ الفَقِیع (واحد فَقِیعَۃ) (ح): کبوتر کی ایک قسم جو سفید رنگ ہوتی ہے، سرخ فام مرد۔

۲فَقَعَ ـ فَقْعًا و فُقُوعًا الرجُلُ: گرمی کی شدت سے مرجانا، اسی سے عام لوگوں کا کہنا ہے: فَقَعَ فلانٌ: وہ غم سے حقیقت میں یا مجازاً مر گیا۔ فَقَعَتْہُ ـ فَقْعًا الفواقعُ: مصائب نے اس کو ہلاک کر دیا۔ فَقَّعَ ہُ فَمات فَقْعًا (فی اصطلاح العامۃ): اس نے اسے مار ڈالا، حقیقت میں یا مجازاً غم یا حسرت سے مر گیا۔ الفاقِعَۃ جمع فَوَاقِع: مصیبت۔

۳فَقَعَ ـ فَقْعًا و فُقُوعًا الغلامُ: لڑکے کا بڑھنا۔

۴فَقَعَ ـ فَقْعًا الشیءَ: کو چرانا۔

۵فَقَعَ ـ فَقْعًا الشیءُ: پھٹنا اور پھٹنے سے آواز نکلنا (سریانی عام زبان میں)۔ فَقَّعَ: بے معنی گفتگو کرنا۔ فَقَّعَ ـــ اصابعَہُ: انگلیاں چٹخانا۔ ـــ الوردۃَ: گلاب کی پتی کو ایک ہاتھ پر رکھ کر دوسرے ہاتھ سے مار کر پھاڑنا اور آواز نکالنا۔ اِنْفَقَعَ: پھٹنا۔ فَقْعُ الذئب (ن): ایک قسم کی بڑی کھمبی جو سفید اور گیند کی شکل کی ہوتی ہے، اس کی کئی قسمیں ہیں۔ الفُقَّاع: جو یا پھلوں کی شراب۔ الفُقَّاعِی: جو یا پھلوں کی شراب بیچنے والا۔ الفَقَاقِیع واحد فُقَّاعۃ: بلبلے۔

۶۔ أَفْقَعَ: محتاج ہونا، ضرورت مند ہونا، کا برا حال ہونا۔ الفَقْع: مفلسی۔

۷۔ الفَقَّاع: بڑا سخت خبیث۔ الفَقِیع (واحد فَقِیعَۃ) (ز): کچی انجیر (عام زبان میں)۔

فَقَعَ ـ فَقْعًا: پھٹنا، بھک کرنا، دھماکے سے پھٹنا۔ فَقَّعَ: بھک کرنا، ٹوٹ جانا، تڑاقے سے کھلنا، انگلیاں چٹخانا، درز پڑنا، بال آنا۔ اِنْفَقَعَ بمعنی فَقَعَ۔ فاقِع: چمکدار زرد، چمکدار گہرا، چمکیلا، شوخ، تیز (رنگ)۔ فاقِعَۃ جمع فَوَاقِع: چھالا، آبلہ، پھپھولا، پھنسی، گومڑا، مسا، دنبل۔

فقل: فَقَلَ ـ فَقْلاً البیدرَ: کھلیان میں غلہ بکھیرنا۔ اَفْقَلَ المکانُ: جگہ کا سرسبز ہونا۔ الفَقْل (مص): سرسبزی۔ المِفْقَلَۃ جمع مَفَاقِل: غلہ بکھیرنے کا آلہ۔

فقم: ۱فَقَمَ ـ فَقْمًا و تَفَقَّمَ الرجُلَ او الکلبَ: کی ناک پکڑنا۔ فَقِمَ ـ فَقَمًا و فُقُمًا الرجُلُ: کے سامنے کے دانتوں کا باہر کو نکلے ہوئے ہونا اور یوں نیچے کے دانتوں پر نہ پڑنا۔ صفت: أَفْقَم م فَقْماء جمع فُقْم۔ الفَقْم و الفُقُم: کتے کی تھوتھنی کا کنارہ، ایک جبڑا یا دونوں جبڑے۔ الفُقْم: منہ۔ الفُقْمَۃ جمع فُقْمات و فُقَم و الفُقَمَۃ جمع فُقَمات و فُقَم (ح): ایک قسم کی مچھلی جو شمالی سمندروں میں بکثرت پائی جاتی ہے۔ اور دودھ دینے والے جانوروں میں شمار ہوتی ہے۔ تھوتھنی مخروطی شکل دبلی

ہے۔ دانت نہیں ہوتے۔

۲۔فَقِمَ ۔فَقَمًا و فُقُومًا الامرُ: معاملہ کا سنگین اور خطرناک ہونا یا ہو جانا۔ صفت: اَفْقَم ۔ فَقَمًا و فَقْمًا الرجُلُ: حیران ہونا، الجھن میں پڑ جانا۔ فَقُمَ ۔فَقَامَةً الامرُ: معاملہ کا سنگین اور خطرناک ہونا یا ہو جانا۔ صفت: اَفْقَم ۔ الشیءُ: وسیع ہونا، کشادہ ہونا۔ تَفَاقَمَ الامرُ: معاملہ کا سنگین اور خطرناک ہونا یا ہو جانا۔

۳۔فَقِمَ ۔فَقَمًا الاناءُ: برتن کا بھر جانا۔ کہا جاتا ہے: اکل الرجُلُ حتی فَقِمَ: مرد نے کھایا یہاں تک کہ بدہضمی ہوگئی۔ الفَقِم: سمجھدار جو مخالفوں پر غالب آجائے۔

○ فَقِمَ ۔فَقَمًا و فقمًا و فُقُومًا و فَقُمَ ۔فَقَامَةً و تَفَاقَم: سنگین، تشویشناک، اہم، قابل توجہ یا خطرناک ہونا یا ہو جانا، خطرناک طور پر بڑھ جانا، بگڑ جانا، ہولناک ہو جانا، نازک صورت اختیار کر لینا، فیصلہ کن مرحلہ پر پہنچ جانا۔ فُقَّم و فُقُم (اسم جنس واحد فُقَّمَة و فُقُمَة): سیل (ایک دریائی مچھلی) (seal)۔ فُقْنُس: سیمُرغ (phoenix)۔

فقه: فَقَهَ ۔فَقْهًا الرجُلَ: پر علم میں غالب ہونا۔ فَقِهَ ۔ فِقْهًا: جاننا، فقیہ ہونا۔ فِقْهًا الشیءَ او الکلامَ: کو سمجھنا۔ کہا جاتا ہے: فَقِهَ عنه الکلامَ: اس نے اس کی گفتگو کو سمجھ لیا۔ فَقُهَ ۔فَقَاهَةً: جاننا، فقیہ ہونا۔ فَقَّهَ و اَفْقَهَ فلانًا: کو سکھلانا، سمجھانا۔ فَاقَهَ فلانًا: سے فقہ میں غالب ہونا۔ تَفَقَّهَ الرجُلُ: علم فقہ سیکھنا اور حاصل کرنا ۔ الشیءَ: کو سمجھ لینا۔ الفِقْه: کسی شے کا جاننا اور سمجھنا، احکام شرعیہ کا علم (ان کے تفصیلی دلائل سے)، مہارت، حذاقت، زیرکی۔ الفَقِه و الفَقُه و الفقیه م فقِهَة و فَقِیهة جمع فُقَهاء و فَقَائِه: بہت سمجھدار، عالم، ذکی، علم فقہ جاننے والا۔ المُسْتَفْقِهَة: نوحہ کرنے والی کا ساتھ دینے والی عورت

○ فَقِهَ ۔فِقْهًا ہ: کو سمجھنا، کو پوری طرح سمجھنا، کا ادراک کرنا۔ فَقِهَ ۔فِقْهًا و فَقُهَ ۔فَقَاهَةً: علم رکھنا، خصوصاً قانونی، شرعی علم رکھنا۔ فَقَّهَ ہ: کو سکھانا، پڑھانا۔ ۔ ہ فی: کو کی تعلیم دینا۔ اَفْقَهَ ہ ہ: کو کچھ سکھانا، کو کی تعلیم دینا۔ تَفَقَّهَ ہ: کو سمجھنا، کا ادراک کرنا، کو پوری طرح سمجھنا، فقہ پڑھنا۔ ۔ فی: کے علم کے حصول میں کاوش کرنا، کا علم تن دہی سے حاصل کرنا، کے لئے اپنا مطالعہ وقف کرنا، پر کام کرنا، معلومات حاصل کرنا، صحیح تصویر حاصل کرنا، واضح خیال حاصل کرنا۔ فِقْهُ اللُّغَة: (دیسی عربی) لسانیات (philogy)۔ فَقَه: سمجھ، ادراک، علم۔ الفِقْه: فقہ (اسلام میں)، اصول قانون، اصول فقہ، قانون دانی، قانونی مہارت، تفقہ۔ فِقْهِی: فقہ کے متعلق۔ فَقِیه جمع فُقَهاء: ماہر قانون۔ قانون دان (اور ماہر دینیات) فقہ کا ماہر، (عوامی استعمال) قرآن کا قاری، ابتدائی مدرسہ کا ٹیچر۔

فقو: فَقَا ۔فَقْوًا اثرَهُ: کے پیچھے جانا، کا پیچھا کرنا، کے نقش قدم پر جانا۔ فُقْوَةُ السهم جمع فُقًى: سوفار تیر

فكّ: فَكَّ ۔فَكًّا الشیءَ: کے ایک حصہ کو دوسرے سے جدا کرنا ۔ العقدةَ: گرہ کھولنا ۔ العظمَ: ہڈی کو اس کی جگہ سے ہٹا دینا ۔ الختمَ: مُہر کو توڑ دینا ۔ اللغزَ: اصل بات جان لینا، معمہ حل کرنا (عام زبان میں) ۔ عددًا او عبارةً جبریّةً (ع ح): کے اجزائے ضربی بنانا جیسے ۳۰ کے ۲×۳×۵ ۔ المعادلةَ: تناسب کی جذر دریافت کرنا ۔ فَکًّا و فِکَاکًا و فَکَاکًا الاسیرَ: قیدی کو آزاد کرنا ۔ یدهُ: ہاتھ کھولنا ۔ ادغامَ الحرف: ادغام کو اٹھا دینا جیسے: لاتَمُدّ میں لاتَمْدُدْ ۔ فکًّا و فُکُوکًا الرهنَ: رہن چھڑانا ۔ الرجُلُ: بہت بوڑھا ہونا۔ ۔فَکًّا و فکُکًا العَظْمُ: ہڈی کا اپنی جگہ سے ہٹ جانا ۔ ۔فَکًّا و فکّةً: سست اور بے وقوف ہونا۔ فَکَّکَ ہُ: کو علیحدہ کرنا، چھڑانا ۔ بمعنی حلَّل: یعنی اجزا بنانا (دیکھو فكّ عددا و عبارة جبرية و ۔ المعادلة)۔ اَفَکَّ الظبیُ من الحبالة: ہرن کا جال میں سے نکل جانا۔ تَفَکَّکَ: الگ الگ ہونا ۔ المُخنَّثُ: مخنث کا ضبط نفس سے عاری ہونا، شہوت انگیز چال چلنا۔ ما اِفتَکَّ الرهنَ: رہن چھڑانا۔ اِنفَکَّ: جدا جدا ہونا، کھل جانا ۔ العَظمُ: ہڈی کا اپنی جگہ سے ہٹ جانا ۔ العبدُ: غلام کا آزاد ہونا۔ کہا جاتا ہے: اِنْفَکَّ یفعل کذا: وہ ایسا کرتا رہا۔ اِستَفَکَّ ہ: کی رہائی طلب کرنا۔ الفَاكّ (فا) جمع فِکَکَة و فِکَاك: بہت بوڑھا، بہت بے وقوف۔ الفَکّ (مص) جمع فُکُوك: جبڑا (اوپر اور نیچے کا)۔ الفَکّة: اسم مرۃ۔ کہا جاتا ہے: فی فلانٍ فکّةٌ: اس میں نادانی ہے۔ الفِکَاك و الفَکَاك: جس سے رہن وغیرہ چھڑایا جائے۔ الفکّاك: صیغہ مبالغہ۔ الافَکّ م فکّاء جمع فُكّ: وہ جس کی ہڈی جوڑ سے ہٹ گئی ہو یا اپنی جگہ سے ہٹ گئی ہو۔

○ فَکَّ الحجزَ عن: کی قرقی یا ضبطی اٹھا دینا یعنی ختم کر دینا۔ لم ینفكّ: کرتے رہنا۔ اِفتَکَّ ہ من: کو سے چھین لینا۔ فَکّ جمع فُکُوك: جبڑے کی ہڈی، جبڑا۔ الفكّ الاسفل: نچلا جبڑا۔ الفكّ الاعلی: اوپر کا جبڑا۔ فَکَّة: چھوٹی ریزگاری، سکے۔ فِکاك: علیحدگی، رہائی، خلاصی، چھٹکارا، کفارہ، ادائیگی، زر نقد، روپیہ، جو رہائی کے لئے دیا جائے، ڈنڈ، دیت۔ تفکیكُ الذرَّة: جوہری انشقاق (atomic/ nuclear / fission)۔ مَفْکُوك: ڈھیلا۔ مُفکَّك: جدا کیا ہوا، علیحدہ کیا ہوا، بے ربط، بے جوڑ (الفاظ، جملے)۔

فکت: فِکْتُوریا مَلَکِیَّة (ن): ایک پودا۔

فکر: فَکَرَ ۔فَکْرًا و فِکْرًا و فَکَّرَ و اَفْکَرَ و تَفَکَّرَ فی الامر: کو سوچنا، پر غور کرنا، تامل کرنا۔ اِفْتَکَرَ فی الامر: پر غور کرنا (عام زبان میں)۔ الفِکر جمع افکار: غور و فکر، خیال۔ کہا جاتا ہے: لِی فی الامر فِکْرٌ: اور میرے لئے اس معاملہ میں غور و فکر کی بات ہے۔ مالِی فی الامر فَکْرٌ او فِکر: مجھے اس معاملہ میں کوئی حاجت نہیں۔ الفِکْرَة و الفِکْرَی جمع فِکَر: سوچ بچار، غور و فکر۔ الفِکِّیر و الفَیْکَر: بہت سوچ بچار کرنے والا۔

۲۔ الفَاکُورَة جمع فَوَاکِیر: دروازہ اور کھڑکی کو اپنے آپ کھلنے سے روکنے والی کوئی چیز۔

○ فَکَرَ ۔فَکْرًا فی: پر غور و فکر کرنا، کا پکا ارادہ کرنا، پر نظر ثانی کرنا، پر پھر سے غور کرنا، کا ارادہ کرنا، کا خیال کرنا ۔ فی/ب: کے متعلق رائے رکھنا۔ فکَّرَ فی بمعنی فکَرَ فی نیز فکَّرَہ ہ/فی: کو کچھ یاد دلانا۔ اَفکر بمعنی فکَرَ فی۔ تفکَّرَ فی: پر غور و فکر کرنا، کا پکا ارادہ کرنا، کا خیال کرنا، کے متعلق رائے رکھنا۔ اِفْتَکَرَ بمعنی تفکَّرَ نیز اِفْتَکَرَہ/ہ: کی یاد آنا، کو یاد رکھنا، کو یاد آنا، کو یاد پڑنا، کو ذہن میں لانا۔ فِکر جمع افکار: سوچ بچار، غور و فکر، خیال، وہم، گمان، فکر، رائے، نظریہ، تصور۔ شَارِدُ الفِکرِ: (خیالات میں) کھویا ہوا، گم، محو، مستغرق، پراگندہ دماغ، منہمک، (خیال یا خیالوں میں) ڈوبا ہوا۔ مُشَوَّشُ الفکر: پریشان، گھبرایا ہوا، حیران، الجھاؤ میں ڈالا ہوا، دہشت زدہ۔ فِکْرَة: خیال و وہم گمان، رائے، تصور، ضمیر کی خلش، ضمیر کی خلش کے باعث تذبذب، پس و پیش، تامل، ہچکچاہٹ۔ صاحبُ الفِکرَة: (کا) خالق، موجد، مخترع، مصنف۔ علی فِکرَة: ضمناً، بر سبیل تذکرہ، کے بارے میں، کے متعلق۔ فِکْرِی: فرضی، خیالی، قیاسی، ذہنی، دماغی، شعوری، عقلی۔ فِکِّیر: فکرمند، متفکر، دل گیر، مستغرق، (کے) دھیان میں محو، گیانی، سوچ بچار کرنے والا، فکر کرنے والا، تفکر پسند،

پُر، خیالات میں ڈوبا ہوا، غور و فکر کا عادی۔ مُفَکِّرَة: نوٹ بک۔ مُفَکِّرَة یَوْمِیَة: ڈائری (diary)، روزنامہ، روزنامچہ، روزانہ واقعات کا رجسٹر۔ مُفَکَّرات: خیالات، سوچیں، تاملات۔

فکَشَ ۔فکْشًا: (کے جوڑ میں) موچ آنا۔ اِنْفکَشَ: موچ آجانا۔

فَکَع: فکَعَ ۔فکْعًا و فُکُوعًا: جانا۔ کہا جاتا ہے: ذهب فما یُدری این فکع: وہ گیا لیکن نہ معلوم کہاں گیا۔ فکِعَ ۔فکْعًا و فُکُوعًا الرجُلُ: غم یا غصہ سے سر جھکانا۔ الفکْع: کھانسی۔

فکل: اِفْتکَلَ فی فعله: کام کو اچھی طرح انجام دینا۔ الأَفْکَل: لوگوں کی جماعت۔ کہا جاتا ہے: جاءَ القومُ بافکلهم و بافَاکِلِهم: تمام قوم آئی) کپکپی۔ کہا جاتا ہے: أَخَذَهُ افکَلٌ: (خوف یا سردی سے) کانپنے لگنا۔ المَفْکُوْل: جس پر کپکپی طاری ہو۔

فکن: فکَنَ ۔فُکْنًا فی الکذب: جھوٹ پر ڈٹا رہنا۔ تَفَکَّنَ: تعجب کرنا، فکر کرنا، افسوس کرنا، نادم ہونا، پشیمان ہونا۔

فکه: ۱۔فَکِهَ ۔فکَهًا و فکَاهَةً: خوش طبع ہونا، ہنسنے ہنسانے والا ہونا۔ صفت: فَاکِهٌ و فکِهٌ و فَیْکَهَان۔ ۔ منهُ: پر تعجب کرنا۔ ۔ للشیءِ: سے متعجب ہونا۔ کہا جاتا ہے: لو سَمِعْتَ حدیثَ فلان لما فکِهْتَ له: اگر تم فلاں شخص کی بات سنو تو متعجب نہیں ہوگے۔ فکَّهَ الرجُلَ: کو کلام شیریں سے خوش کرنا، کو میوہ کھلانا۔ فَاکَهَ مُفَاکَهَةً الرجُلَ: سے مزاح کرنا۔ تَفکَّهَ: میوہ کھانا۔ ۔ بالشیءِ: سے لذت حاصل کرنا۔ ۔ به: سے فائدہ اٹھانا۔ ۔ منهُ: پر تعجب کرنا۔ ۔ بفلان: کی غیبت کرنا، سے دل لگی کرنا، کچھ لینا۔ کہا جاتا ہے: ترکتُ القوم یتفکهون بعرض فلان: میں نے لوگوں کو اس حال میں چھوڑا کہ وہ فلاں کی غیبت سے لذت حاصل کر رہے تھے۔ تَفَاکَهَ القومُ: آپس میں خوش طبعی کرنا، ہنسی مذاق کرنا۔ الفَاکِه (فا): خوش طبع، میوے والا۔ الفَاکِهة جمع فَوَاکِه: الفاکِه کا مونث۔ ہر قسم کا پھل، جس کو کھا کر لذت حاصل کی جائے۔ فَاکِهةُ الشتاء: آگ۔ الفکِه م فکِهَة جمع فکِهَات: خوش طبع، اکثر ہنسنے والا، ہمیشہ ہنستے رہنے والا، خود پسند، اکڑ باز، میوہ خور۔ الفَاکِهَانی: میوہ فروش۔ الفُکَاهَة و الفکِیْهَة: خوش طبعی۔ الأَفْکَه: اسم تفضیل۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ من افکه الناس: فلاں شخص بہت مزاح کرنے والا ہے۔ الأُفْکُوْهَة جمع أَفَاکِیه: مزاح، ہنسی، مذاق۔ افَاکیه: مذاق، شوخیاں، مضحکہ خیز حرکات، لطیفے۔

۲۔تَفَکَّه: ندامت، پشیمانی۔

فکِهَ ۔فکَهًا و فکَاهَةً: خوش ہونا یا ہو جانا، خوش باش ہونا، خوش طبع ہونا، چہل باز ہونا، ہنسوڑ ہونا، دل لگی باز ہونا، ہنسانے والا ہونا۔ فکَّهَ ہ: کا ہنسی مذاق سے دل خوش کرنا یا جی بہلانا۔ فَاکَهَ ہ: سے ہنسی مذاق کرنا، سے دل لگی کرنا، چھیڑ چھاڑ کرنا۔ تَفکَّهَ ب: سے اپنا دل خوش کرنا، جی بہلانا، سے ہنسی مذاق کرنا، سے خوش ہونا۔ تَفَکَّهَ: مذاق کرنا، چھیڑ چھاڑ کرنا۔ فکِه: خوش، شاداں، فرحاں، خوش طبع، چہل باز، مذاق پسند، ہنسوڑ، دل لگی باز، ہنسانے والا، دلچسپ، دل بہلانے کی چیز۔ فُکَاهَة: ہنسی مذاق، مزاح، دل لگی۔ فُکَاهی: دلچسپ، ہنسانے والا، خوش طبع، پُر مذاق شخص، مزاح نگارانہ، مزاح نگار، مزاحیہ نگار۔ تَفْکِهَة: تفریح، کھیل، شگفتگی، حظ، لطف، مزا۔ مُفَاکَهة: دل لگی اور چھیڑ چھاڑ والی گفتگو، ہنسی ہنسی میں دھوکا دینا۔ فَاکِه: خوش، مسرت افزا، زندہ دل، خوش باش، مضحکہ خیز، خوش طبع، ہنسانے والا، دلچسپ۔

فلّ: ۱۔فَلَّ ۔فَلًّا و فَلَّلَ السیفَ: تلوار کو دندانے دار کرنا۔ ۔ القومَ: قوم کو شکست دینا۔ تَفَلَّلَ و انْفَلَّ السیفُ: تلوار کا دندانے دار ہونا۔ ۔ القومُ: قوم کا شکست کھانا۔ اِفْتَلَّ السیفُ: تلوار کا دندانے دار ہونا۔ إسْتَفَلَّ السیفَ: تلوار کو دندانے دار کرنا۔ ۔ الشیءَ: کسی چیز کا ادنی حصہ لینا۔ الفَلّ (مص) جمع فُلُول: تلوار کی دھار میں ٹوٹ پھوٹ یا دندانہ۔ ۔ جمع فُلُول و فِلال: وہ شے جو کسی چیز سے گرے جیسے لوہے کا برادہ، آگ کی چنگاری، جماعت۔ رجُلٌ فَلٌّ و قومٌ فَلٌّ: شکست خوردہ مرد یا قوم (واحد جمع برابر ہیں) کبھی افلال و فُلُول جمع لاتے ہیں۔ الفَلَل: تلوار کی دھار کا کند ہونا۔ الفَلَّة: تلوار کی دھاڑ کا دندانہ۔ کتیبةٌ فُلَّی: شکست خوردہ فوج کا دستہ۔ الفَلِیل: جماعت۔ سیفٌ فَلِیلٌ و افَلّ و مَفْلُول و مُنْفَل: دندانے دار یا کند تلوار۔

۲۔فَلَّ ۔فَلًّا عن فلان عقلهُ: (کی) عقل زائل ہونے کے بعد لوٹ آنا۔ ۔ الرجُلُ: چلا جانا (عام زبان میں)۔ فَلَّلَ ہُ: کو بھیجنا (عام زبان میں)۔ الفَلَّة: جانا (عام زبان میں)۔

۳۔أَفَلَّ القومُ: قوم کا بنجر زمین پر پہنچنا۔ ۔ الرجُلُ: (کا) مال جاتا رہنا۔ الفَلّ جمع فِلّ: واحد کی طرح و افلال و الفِلّ و الفِلِّیة جمع فلالیّ: خشک زمین جس میں کچھ نہ اُگے۔ کہا جاتا ہے: هو فَلٌّ من الخیر: وہ خیر سے خالی ہے۔

۴۔الفُلّ: واحد فُلّة (ن): چنبیلی کے مانند پھول والا پودا جس کی خوشبو تیز ہوتی ہے۔ الفلیل و الفَلِیلة: مجتمع بال۔

۵۔فَلْفَلَ الطعامَ: کھانے میں مرچ ڈالنا۔ تَفَلْفَلَت حلماتُ الضرع: پستان کے بالائی حصہ کا سیاہ ہونا۔ ۔ شعرُ الأَسْوَد: بالوں کا سخت گھنگریالا ہونا۔ الفِلْفِل و الفُلْفُل واحد فلفلة (ن): مرچ (کا پودا)۔ الفِلْفِل الکاذب (ن): ایک درخت جس کا پھل مرچ جیسا ہوتا ہے، آرائش کے کام میں لایا جاتا ہے۔ الفُلَیْفِلَة: فلفلہ کی تصغیر۔ (ن): ایک قسم کی سبزی، سبز بھی کھائی جاتی اور بھر کر پکائی بھی جاتی ہے۔ اس کی دو قسمیں ہیں: ایک مرچ کی طرح تیز دوسری میں تیزی نہیں ہوتی۔ المُفَلْفَل: شرابٌ مُفَلْفَل: تیز شراب جو مرچ کی طرح منہ کو جلا دیتی ہے۔ شَعَرٌ مُفَلْفَلٌ: بہت گھنگریالے بال۔ الرز المُفَلْفَل (ط): چاول جن کو مصالحے ڈال کر پکایا جاتا ہے۔

۶۔فَلْفَلَ: چھوٹے چھوٹے قدم رکھنا، ناز اور تکبر سے چلنا۔ ۔ القومُ: ایک ایک کر کے نکل جانا (عام زبان میں)۔ تَفَلْفَلَ: چھوٹے چھوٹے قدم رکھنا، ناز اور تکبر سے چلنا۔

فَلَّ ۔فَلًّا ہ: کسی چیز جیسے تلوار کو دندانے دار کرنا، کند کرنا، کو توڑنا۔ فَلَّ: بھاگ جانا، فرار ہو جانا۔ فَلَّ غربهُ: فلّ من حِدّتِه اور فل حدیده: کو کمزور کرنا، کو افسردہ کر دینا، کا دل بجھانا، کی ہمت شکنی کرنا، کو زیر کرنا، مغلوب کرنا، کو قابو میں کرنا۔ فل من شباه: کو کمزور کرنا۔ فَلَّلَ ہ: (کسی چیز مثلاً تلوار) کو دندانے دار کرنا، کند کرنا فَلّ جمع فُلُول: ٹوٹی نشان، فَلّ جمع فُلُول و أفلال و فُلال: فوج کے بکھرے ہوئے بچے کھچے سپاہی۔ مَفْلُول: دندانہ دار، کند۔ فِلّ و فُل: عربی چنبیلی، یاسمین۔ فَلّ و فِل: کاگ، ڈاٹ، کارک (cork)۔ فِلّة جمع فِلّات: کوٹھی (villa)، دیہاتی گھر۔

فلت: ۱۔فَلَتَ ۔فَلْتًا: چھوٹنا۔ ۔ ہ: کو چھٹکارا دینا، رہا کرنا، آزاد کرنا۔ أَفْلَتَ: چھوٹنا۔ ۔ ہ: کو چھٹکارا دینا۔ ۔ إلی الشیءِ: کا مشتاق ہونا۔ تَفَلَّتَ: چھوٹنا۔ ۔ إلی الشیءِ: کا مشتاق ہونا۔ اِنْفَلَتَ: چھوٹنا۔ تِبغٌ فَلْتٌ: کھلا تمباکو۔ الفَلَت: چھٹکارا، چھوٹنا، رہائی۔ کہا جاتا ہے: مالَکَ منه فَلْتٌ: تیرے

لئے اس سے چھٹکارا نہیں۔ الـفَـلْـتَة جمع فَلَتات: فلت کا اسم مرۃ۔ بمعنی ایک مرتبہ چھوٹنا؛ مہینہ کی آخری رات یا ماہ حرام کے پہلے مہینہ کا آخری دن۔ کہا جاتا ہے: هـو فـی بُردَةٍ له فَلْتة: وہ ایسی چھوٹی اور تنگ چادر میں ہے جس کے دونوں پلڑے نہیں مل سکتے۔ الـفَـلَتِیّ: وہ شخص جو گناہوں کے ارتکاب سے اپنے آپ کو محفوظ نہ رکھ سکے (عام زبان میں)۔ کسـاءٌ فَلُوت: چھوٹی اور تنگ چادر جس کے دونوں کنارے اوڑھنے والے کے جسم پر نہ مل سکیں۔ الـفـالِت (فا): نہ بندھا ہوا مویشی؛ اپنی خواہشات پر چلنے والا جوان شخص (عام زبان میں)۔ الـفالِتَة: فالت کا مونث: آوارہ عورت۔ النغمةُ الفالِتة (عام زبان میں): ایسا سُر جو موسیقی کی تان پر جاری نہ ہو (عام زبان میں)۔ الإنـفِلات: جسے الانبساط بھی کہا جاتا ہے۔ (ف): گیس کے دباؤ میں بہت تھوڑی مدت کی کمی، جیسے کار کے وغیرہ سلنڈر میں پیدا ہوتی ہے۔

۲۔ فالَتَ فِلاتًا و مُفالَتَةً ہٗ: کو اچانک آلینا، پانا۔ تَفَلَّتَ عليه: پر جھپٹا مارنا۔ اِفْتَلَتَ الكلامَ: فی البدیہ کہنا۔ ــ الشیءَ: کو جلدی سے لینا، پکڑنا ــ الامرَ: کو بلا توقف کرنا ــ عليه: بغیر دوسرے کے کام پورا کر دینا۔ اُفْتُلِتَ: اچانک مر جانا ــ بامرِ كذا: کیلئے تیار ہونے سے پہلے ہی بھونچکا رہ جانا ــ الشیءَ: کسی چیز کا اس سے اچانک لیا جانا۔ اِسْتَفْلَتَ الشیءَ من يده: کو سے چھین لینا۔ الفَلْتَة جمع فَلَتات: تغافل میں کیا جانے والا کام۔ کہا جاتا ہے: خَـرَجَ الـرجُـلُ فَلْتَةً: وہ اچانک نکل آیا۔ حَـدَثَ الامرُ فَلتةً: کام بغیر سوچے سمجھے اچانک ہو گیا۔ فَـلَـتَـات الـكـلام: کلام کی لغزشیں، لایعنی باتیں۔ فـرسٌ فَـلَتـان جمع فِلْتَان: تیز دوڑنے والا گھوڑا۔ رجُلٌ فَـلَتَـان: چست، دلیر، تیز طبیعت، برائی کی طرف دوڑنے والا شخص۔ فَـرَسٌ فُـلَـتٌ و فُلَّتٌ: تیز رفتار گھوڑا۔

○ فَلَتَ من: سے بچ نکلنا، سے کھسک جانا، سے چپکے سے نکل جانا۔ فَلَتَ: آزاد ہونا، رہا ہونا ــ ہ/ ہ: کو بچ نکلنے دینا، کھسکنے دینا، چپکے سے نکل جانے دینا، کو آزاد کرنا، رہا کرنا۔ اَفْلَتَ بمعنی فلت۔ تَفَلَّتَ من: سے بچ نکلنا، کھسک جانا، سے چپکے سے نکل جانا، سے رہائی حاصل کرنا؛ تَـفَـلَّـتَ: چھٹکارا حاصل کرنا، رہا ہونا، آزاد ہونا۔ اِنْـفَلَتَ من: سے بچ نکلنا، سے کھسک جانا، سے چپکے سے نکل جانا، آزاد ہونا، سے نکلنا، چھٹکارا پانا ــ: آزاد ہونا، رہا ہونا۔ فَلَت: نجات، چھٹکارا۔ فَلْتَة جمع فَلَتات: غیر متوقع واقعہ یا حادثہ، غیر متوقع موڑ، نامعقول بیان یا عمل، لغزش، سہو، بھول چوک، نظر کی غلطی۔ فَلْتَةً: اچانک، غیر متوقع طور پر۔ فَلاتِی جـمـع فَلاتِية: آوارہ، بدکار، عیاش، زانی، ناکارہ۔ اِفلات: نجات، چھٹکارا۔ اِنْفِلات: نجات، چھٹکارا۔ فَـالِـت: بچ کر نکل جانے والا آزاد، فرار ہونے والا، مفرور جمع فَـلْـتـاء: آوارہ، بدکار، عیاش، زانی، ناکارہ۔

فلج: ۱۔ فَلَجَ ـُ فَـلْـجًا و فُلُوجًا الشیءَ: کو پھاڑنا، دو ٹکڑے کرنا ــ الحَرّاثُ الارضَ: کاشتکار کا زمین کو جوتنا ــ الـوالـی الجزيَةَ بين القومِ و عليهم: والی کا جزیہ قوم پر تقسیم کرنا، مقرر کرنا، ان پر جزیہ مقرر کرنا۔ فَلِجَ ـَ فَـلَـجًـا و فَلَجَةً: فالج زدہ ہونا، قدموں، ہاتھوں یا دانتوں میں فاصلہ ہونا، صفت: اَفْـلَـج م فَلْجَاء جمع فُلْج۔ فُلِجَ: فالج میں مبتلا ہونا۔ فَلَّجَ الشیءَ: کو تقسیم کرنا ــ الامرَ: میں نظر و فکر اور تدبر کرنا۔ تَفَلَّجَ: پھٹنا۔ اِنْفَلَجَ الصبحُ: صبح کا روشن ہونا۔ الـفَـلْـج (مـص) جـمـع فُـلُـوج: آدھا۔ الفِلْج: آدھا ــ و الفالَج جمع فوَالِج: پیمانہ۔ الـفَـلَـج (مص): صبح، وحشی کے قدم پھٹنا اور ٹخنے کا ہٹ جانا۔ الـفـالِـج (طب): فالج (ایک بیماری جو جسم کے ایک طرف کو بے حس و حرکت کر دیتی ہے)۔ (ح): دو کوہانوں والا اونٹ۔ الـفَـلُّـوجَـه جمع فَلالِيج: جوتی ہوئی زمین۔ الفَلِيجَة: خیمہ کا ایک حصہ۔ المُفَلَّجَة من الانسان: کشادہ دانت۔ المَفْلُوج جمع مَفالِيج: فالج زدہ۔

۲۔ فَلَجَ ـُ فَـلْـجًـا و فُـلْـجًا القومَ و على القوم: پر کامیاب ہونا ــ سهمُهُ: تیر کا جیتنا ــ الرجُلُ: مقصد میں کامیاب ہونا ــ علی خصمه: مقابل پر غالب آنا ــ لهُ: مقابل کے برخلاف اس کے حق میں فیصلہ کرنا ــ بـحاجتِهِ: کو ثابت کرنا۔ فالَجَ ہ فَفَلَجَهُ: کامیابی میں ایک دوسرے پر غالب آنے کی کوشش کر کے غالب آ جانا۔ اَفْلَجَ: مقصد میں کامیاب ہونا ــ عـلـى خـصـمـه: مقابل پر غالب آنا اور کامیاب ہونا ــ اللّٰهُ فلانًا على فلان: اللہ تعالیٰ کا فلاں کو فلاں پر غالب کرنا ــ برهانَهٗ: دلیل ظاہر کرنا، دلیل پیش کرنا ــ لی: کسی کا مقابل کے خلاف میرے حق میں فیصلہ کرنا۔ الـفَلْج (مص): کامیابی، فتحمندی ــ جـمـع فُلُوج: چاند۔ الـفُـلْـج و الـفُـلْـجة: کامیابی، فتح مندی۔ الـفـالِـج من السهام: جیتنے والا تیر۔

○ فَـلَجَ ـُ فَـلْـجًا ہ: کو لمبائی کے رخ پھاڑنا، کو ٹکڑیوں میں باٹنا، کو دو ٹکڑے کر دینا۔ فُـلِجَ: کے نصف حصے کا فالج ہونا۔ اِنـفَـلَـج: نصف حصہ کا مفلوج ہو جانا۔ فَلْج جمع فُلُوج: شگاف، رخنہ، درز، دراڑ۔

فلح: ۱۔ فَلَحَ ـَ فَـلْـحًا الارضَ: زمین جوتنا۔ فَلِحَ ـَ فَـلَـحًا: نیچے کا ہونٹ پھٹا ہوا ہونا۔ اَفْـلَح جمع فُلْح: جس کا نیچے کا ہونٹ پھٹا ہوا ہونا، صفت: اَفْـلَـح۔ فَـلْـحاء جمع فُلْح: نیچے کا پھٹا ہوا ہونٹ۔ الـفَـلْـح (مص) جمع فُلُوح: پھٹن۔ الفَلَح و الفَلْحة: نیچے کے ہونٹ کی پھٹن۔ الفِلاحَة و الفَلاحَة: کھیتی باڑی۔ الـفَـلّاح جـمـع فَلّاحَة و فَلّاحُـون: کاشتکار، جانور کرایہ پر دینے والا، ملاح۔ مُتَـفَـلِّـحُ الشَفَة او اليدين او القدمين: سردی کی وجہ سے جس کے ہونٹ، ہاتھ یا پیر پھٹ گئے ہوں۔

۲۔ فَلَحَ ـَ فَـلْـحًا فلانًا: کے ساتھ دھوکا کرنا ــ فَلاحَةً لـلـقوم و بالقوم: لوگوں میں سے بیچنے اور خریدنے والے کو دھوکا دینا۔ فَـلَّـحَ بـه: سے ٹھٹھا کرنا، کو دھوکا دینا۔

۳۔ اَفْلَحَ الرجُلُ: مطلوب میں کامیاب ہونا؛ کوشش میں کامیاب ہونا، کام میں درست ہونا ــ بالشیء: کے ساتھ زندگی گزارنا۔ اِسْتَفْلَحَ به: میں کامیاب و فتح مند ہونا۔ اِستَفْلِحیْ بامرك: اپنا بندوبست کر لے، زمانہء جاہلیت میں طلاق پر بولا جاتا تھا کہ شوہر نے تجھے چھوڑ دیا اب اپنا انتظام کر لے۔ الفَلَح و الفَلاح: کامیابی، خوش حالی، بقا، نجات، اذان میں کہا جاتا ہے: حیَّ على الفلاح: یعنی کامیابی اور نجات کے راستہ پر آؤ۔ المَفْلَحَة: باعث کامیابی۔

○ اِنَّ الـحـديـدَ بـالـحديدِ يُفْلَحُ: لوہا لوہے سے کٹتا ہے۔ مرادی معنی: سختی کا سختی سے مقابلہ کرنا چاہئے۔ اَفْـلَح و اِسْتَفْلَحَ: پنپنا، کامیابی سے چلنا (کاروبار وغیرہ کا) فروغ پانا، خوش ہو جانا ــ فی: میں کامیاب ہونا، خوش نصیب ہونا۔ فَلاح: پنپنا، فروغ، نجات، خوشحالی، بہبود، کامیابی، کامرانی۔ فِلاحَة: کاشت، کاشت کاری، کھیتی باڑی، زراعت۔ فَلّاح جـمـع فَلّاحون و فَلّاحة: کاشتکار۔ فَلّاحَة: کاشتکار عورت۔ فَلّاحِی: کاشتکاری کا، زرعی، دیہاتی۔ فَالِح: خوش قسمت، کامیاب۔ مُـفْـلِـح: خوش قسمت، کامیاب، پنپنے والا، فروغ پانے والا، خوش حال۔

فـلخ: فَلَخَ ـَ فَـلْـخًا الشیءَ: کو پھاڑنا ــ الامرَ: کو واضح کرنا۔ فَلَّخَ ہٗ: کو مارنا۔ الفَيْلَخ جمع فَيالِخ: ہاتھ کی چکی۔

فلذ: ۱۔ فَلَذَ ـ فَلْذًا له من المال شيئًا: کو مال میں سے کچھ دینا۔ ـ الشیء کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ اِفْتَلَذَ هُ المالَ: کے مال میں سے تھوڑا سا لینا۔ ـ من فلان حقَّهُ: سے اپنا حق لینا، چھیننا۔ الفِلْذ جمع اَفْلاذ: اونٹ کا کلیجہ۔ الفِلْذَة جمع فِلَذ و فِلْذ و اَفْلاذ: جگر، گوشت یا سونے وغیرہ کا ٹکڑا۔ اَفْلاذُ الارض: زمین کے خزانے۔

۲۔ الفالُوذ و الفالُوذَ ج و الفالُوذَق جمع فَوالِيذ (ط): فالودہ۔ (فارسی لفظ)۔ الفُولاذ جمع فَوالِيذ (ك): فولاد، لوہا (فارسی لفظ)۔ المَفْلُوذُ من السيوف: فولاد کی بنی ہوئی تلوار۔

○ فِلْذَة كَبِدِه: اس کا اپنا خون، اس کا اپنا بچہ۔

فلز: الفِلِزّ و الفِلَزّ و الفُلُزّ: ایک قسم کا سفید تانبا، لوہے کا میل، زمین کی تمام دھاتیں بڑا سخت آدمی، کنجوس، جس کو تلوار کو مار کر آزمایا جائے۔

○ فِلِزّ و فِلَزّ جمع فِلِزّات: دھات۔

فلس: ۱۔ فَلَّسَ القاضی فُلانًا: قاضی کا کسی کو دیوالیہ قرار دینا۔ اَفْلَسَ: مفلس وقلاش ہونا۔ صفت مُفْلِس جمع مُفْلِسُون و مَفالِيس۔ الفَلْس جمع اَفْلُس و فُلُوس: پیسہ۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ فَلْسٌ مِن كلِّ خَير: فلاں شخص ہر بھلائی سے تہی دامن ہے۔ فُلُوسُ السمك: مچھلی کے اوپر کے چھلکے اور کھرنڈ۔ الفَلّاس: صراف، پیسے فروخت کرنے والا۔ المُفَلَّس (مفع): وہ آدمی یا جانور جس کی کھال پر مچھلی جیسے کھرنڈ ہوں۔

۲۔ تَفَلْسَفَ: فلفی ہو جانا، فلسفہ آرائی کرنا، علمی اور دانائی کی باتوں پر بحث کرنا، ماہر و حاذق ہونے کا دعویٰ کرنا۔ الفَلْسَفَة: حکمت، دانائی، مسائل علمیہ میں غور وفکر، اشیاء کے مبادی اور علل اولیٰ کا علم۔ یہ لفظ یونانی زبان کا ہے اور فیلیا (محبت) اور صوفیا (حکمت و دانائی) سے مرکب ہے۔ یعنی حکمت کی محبت۔ الفَيْلَسُوف جمع فَلاسِفَه: فلفی، فلسفہ کا عالم۔ ارسطو طالیس (یونانی لفظ)۔

○ فَلَّسَ هُ: کو دیوالیہ قرار دینا۔ اَفْلَسَ: دیوالیہ ہونا یا ہو جانا، ناکام ہونا، تباہ و برباد ہو جانا۔ تَفْلِيس: دیوالیہ پن کا اعلان (جمع) تَفالِيس: دیوالیہ پن، ناکامی۔ اِفْلاس: دیوالیہ پن، ناکامی۔ مُفْلِس جمع مَفالِيس: دیوالیہ۔ فلسطين: فلسطین (ایک ملک) Palestine۔ فلسطيني: فلسطيني جمع فلسطينيون: فلسطینی فلسطین کا باشندہ۔ فَلْسَفَ و تَفَلْسَفَ: فلسفہ آرائی کرنا۔ تَفَلْسَفَ: فلفی بننا، اپنے آپ کو فلسفی ظاہر کرنا۔ فَلْسَفه: فلسفہ۔ فلسفي: فلسفیانہ۔ فَيْلَسُوف جمع فلاسِفه: فلسفی۔ مُتَفَلْسِف: فلاسفی۔

فلش: فَلَشَ الاَمْتِعَةَ و فَلْفَشَهَا: سامان کو الٹ پلٹ کرنا، بکھیر دینا، گڈمڈ کرنا، خلط ملط کرنا (سریانی عام زبان کا لفظ)۔ المَفْلُوش: اپنے معاملات سے اچھی طرح نبٹ نہ سکنے والا (عام زبان میں)۔

فلص: فَلَصَ الرجُلَ: کو چھڑانا۔ اَفْلَصَ و تَفَلَّصَ و اِنْفَلَصَ: رہائی پانا۔

فلط: ۱۔ فَلَطَ ـ فَلْطًا عن الشیء: سے دہشت زدہ اور حیران ہونا۔ فالَطَ هُ: کو اچانک یا بے خبری میں آلینا، کو پانا۔ اَفْلَطَ هُ الامرُ: کا کو اچانک یا بے خبری میں آلینا، یا پیش آنا۔ اُفْتُلِطَ بالامر: میں اچانک مشغول کیا جانا۔ الفَلَط: اچانک۔

۲۔ فَلْطَحَ فَلْطَحَةً القُرْصَ: ٹکیہ پھیلانا، چوڑا کرنا۔ الفِلْطاح: چوڑا کیا ہوا۔ تَفَلْطُحُ او تبطيط الارض: زمین کے استوائی اور قطبی قطروں کے درمیان فرق استوائی قطر پر منقسم ہونے کی صورت میں جو ۲۹۷/۱ ہے جب کہ مشتری کا فرق ۱۵/۱ ہے۔

○ فِلْطاح: چوڑا، چوڑا کیا ہوا، چپٹا، سپاٹ۔ مُفَلْطَح: چوڑا، چوڑا کیا ہوا، چپٹا، سپاٹ۔

فلع: فَلَعَ ـ فَلْعًا و فَلَّعَ الشیءَ: کو پھاڑنا۔ تَفَلَّعَ: پھٹنا۔ اِنْفَلَعَ: پھٹنا اور ٹکڑے ہو جانا۔ الفَلْع و الفِلْع جمع فُلُوع: قدم وغیرہ کی پھٹن۔ الفِلْعَة جمع فِلَع: کوہان کا ایک ٹکڑا۔ الفالِعَة جمع فَوالِع: مصیبت۔ سیف فَلُوع جمع فُلُع و مُفْلَع: تلوار قاطع۔ مَزادَةٌ مُفَلَّعَةٌ: چمڑے کے ٹکڑوں سے سلا ہوا توشہ دان۔

○ فَلْع و فِلْع جمع فُلُوع: شگاف رخنہ، دراڑ پھٹن۔

فلغ: فَلَغَ ـ فَلْغًا رأسَهُ: کا سر توڑنا، کچلنا، زخمی کرنا۔ تَفَلَّغَ الشیءُ: ریزہ ریزہ ہونا۔

فلق: ۱۔ فَلَقَ ـ فَلْقًا و فَلَّقَ الشیءَ: کو پھاڑنا۔ ـ اللّٰهُ الصبحَ: اللہ کا اندھیرا پھاڑ کر صبح کو ظاہر کرنا۔ تَفَلَّقَ: پھٹنا۔ ـ الصبحُ: صبح کا ظاہر ہونا۔ اِنْفَلَقَ: پھٹنا۔ الفالِق (فا): پہاڑ میں شگاف۔ الفالِقَة: فالق کا مونث: دوٹیلوں کے درمیان کی ہموار زمین۔ الفَلْق (مص) جمع فُلُوق: پھٹن، شگاف۔ کہا جاتا ہے: فی رِجلِه فُلُوق: اس کے پاؤں میں پھٹنیں ہیں۔ کَلَّمَنی من فَلْقِ فيه: اس نے مجھ سے اپنے منہ کے شگاف سے بات کی۔ فَلْقُ الرأس: سر کا وسط، مانگ۔ مُثَلَّثاتُ الفُلُوق (ح): تین قسم کے قدیم مُتَحَجِّر خول دار جانور۔ الفِلْق: پھاڑی ہوئی چیز کا آدھا۔ كلمني من فِلْقِ فيه: دیکھو كلمني من فَلْقِ فيه۔ الفَلَق جمع فُلْقان: صبح: دوٹیلوں کے درمیان ہموار زمین، تمام مخلوق، اشکال کے بعد حق کی وضاحت، جہنم، پہاڑ کا شگاف۔ ـ جمع اَفْلاق: وہ لکڑی جس میں رسی کے کنارے باندھ کر مجرم کے دونوں پیروں میں ڈالی جاتی تھی۔ ـ من اللبن: پھٹا ہوا دودھ۔ الفِلْقَة جمع فِلَق: پھٹی ہوئی چیز کا آدھا ٹکڑا۔ الفَلْقَة: پھٹی ہوئی چیز کا آدھا۔ لبنٌ فُلاق و فُلُوق: پنیر بنا ہوا دودھ۔ کہا جاتا ہے: صار اللبنُ فُلاقًا و فِلاقًا و اَفْلاقًا: ترشی کی وجہ سے دودھ پھٹ کر ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا۔ الفُلاقة جمع فُلاق: ٹکڑا۔ الثمر الفَلِيق و المُفَلَّق: خشک پھل جو کہ پھٹ کر گٹھلی سے جدا ہو گیا ہو۔

۲۔ اَفْلَقَ الشاعِرُ: عجیب کلام کہنا۔ صفت: مُفْلِق۔ ـ بالامر: میں ماہر ہونا۔ تفلَّقَ: تیز دوڑنے کی کوشش کرنا۔ اِفْتَلَقَ: عجیب کام کرنا، شاہکار پیش کرنا، دوڑنے کی کوشش کرنا۔ کہا جاتا ہے: مرَّ يفتلقُ في عَدْوِه: وہ دوڑ میں عجیب تیزی کے ساتھ گزرا۔ الفِلْق: عجیب امر، مصیبت۔ الفِلْقَة جمع فِلَق: مصیبت۔ الفَلِيق و الفَلِيقَة و المُفْلِقَة و الفَلْقَى: مصیبت۔ (کسی غلط بات پر تعجب کے وقت کہتے ہیں يا لَلْفَلِيقَة کیا مصیبت ہے)۔ امر عجیب۔ الفَيْلَق جمع فَيالِق: لشکر عظیم، بڑا آدمی۔ اِمرأةٌ فَيْلَقٌ: بڑی چالاک شور مچانے والی عورت۔ شاعِرٌ مُفْلِق: انوکھا کلام کہنے والا شاعر۔ المِفْلاق جمع مَفالِيق: فواحش اور منکر کام کرنے والا۔

۳۔ الفَلَق جمع اَفْلاق: پیالہ کی تہ میں بچ جانے والا دودھ، حقارت کے طور پر کہا جاتا ہے: يا ابنَ شارب الفَلَق الفُلْقان: خالص جھوٹ۔ الفَلِيق: گردن کی ابھری ہوئی رگ۔ رَجُلٌ فَيْلَق: کانا، یک چشم۔ المِفلاق: مفلس قلانچ۔ رَجُلٌ مِفْلاق: برا، کمینہ اور رذیل آدمی۔

۴۔ فَلْقَحَ ما في الإناء: برتن میں موجود چیز پی جانا۔ تَفَلْقَحَ الى القوم: کو خوشخبری دینا۔ ـ الولدُ: کند ذہن ہونے کے بعد فارغ التحصیل ہونا (عام زبان میں)۔ الفَلْقَحِيّ: ہنس مکھ۔

○ فَلَقَ ـ فَلْقًا هُ: کو (لمبائی کے رخ) پھاڑنا، ٹکڑیوں میں بانٹنا، تقسیم کرنا، دو ٹکڑے کرنا، چیرنا، میں شگاف ڈالنا، کو جدا کرنا، کاٹ ڈالنا، (صبح) طلوع کرنا، رات کے پردے دور کرنا (اللہ تعالیٰ کا)۔ فَلَّقَ هُ: کو (لمبائی

کے رخ) پھاڑنا، ٹکڑیوں میں بانٹنا، کو تقسیم کرنا، کے دو ٹکڑے کرنا، کو چیرنا، میں شگاف ڈالنا۔ تَفَلَّقَ: پھٹنا، ٹکڑیوں میں بٹنا، تقسیم ہونا، چرنا، جدا ہونا، میں شگاف پڑنا، شگافوں والا ہونا، دراڑوں والا ہونا۔ اِنْفَلَقَ بمعنی تَفَلَّقَ: تیز۔ اِنْفَلَقَ: پو پھٹنا، صبح طلوع ہونا۔ اِنْفَلِقْ: جاؤ مرو، جہنم میں جاؤ۔ فَلْق جمع فُلُوق: شگاف، پھٹن، درز، دراڑ۔ فَلَقٌ: دن، سویرا، تڑکا، فجر، طلوع صبح، طلوع سحر۔ فِلْقَة جمع فِلَق: پھٹی ہوئی یا تقسیم شدہ چیز کا نصف۔ فَلَقَة: پاکوبی کے دوران مجرم کی ٹانگیں پکڑے رکھنے کا ایک آلہ۔ فَيْلَق: فوج کی ایک بڑی یونٹ (وحدت)، فوجی دستہ، پلٹن۔

فلك ۱۔فَلَكَ ـُ فُلُكًا ثديُ الجارية: لڑکی کے پستان کا گول ہونا۔ ـــ الجاريةُ: لڑکی کے پستانوں کا گول ہونا۔ صفت: فالِك جمع فَوَالِك۔ فَلَّكَتِ الجاريةُ: لڑکی کے پستان کا گول ہونا۔ ـــ الثديُ: پستان کا گول ہونا۔ أَفْلَكَ الثديُ: پستان کا گول ہونا۔ تَفَلَّكَ ثديُ الجارية: لڑکی کے پستان کا گول ہونا۔ ـــ فلانٌ: غیب کی خبر دینا (عام زبان میں)۔ اِسْتَفْلَكَ ثديُ الجارية: لڑکی کے پستان کا گول ہونا۔ الفُلْك: کشتی (مذکر و مؤنث)۔ الفَلَك جمع فُلْك و فُلُك و أَفْلَاك: ستاروں کے چکر لگانے کی جگہ۔ ـ واحد فَلَكة جمع فِلاك: زمین کے قطعے جو اردگرد کی چیزوں سے اونچے ہوں، ریت کا ٹیلہ جس کے گرد کھلی فضا ہو۔ ـ من البحر: موج دریا جہاں پانی جمع ہو کر چکر کھانے لگے۔ ـ من كل شيءٍ: ہر شئے کا گول اور بڑا حصہ۔ فَلَكُ البروج (فك): دائرہ یا کرہ جسے سورج چلتے ہوئے ایک سال میں بناتا ہے۔ یہ دائرہ ۱۲ برجوں میں منقسم ہے۔ ہر دائرہ ۳۰ درجے کا ہوتا ہے۔ ـــ التدوير عند الاقدمين: (فك) سیار ستارے کا وہ دائرہ جس پر وہ چلتا ہے جب کہ مرکز فلک ایک دوسرے دائرہ پر جو زمین کے گرد ہے پر چلا جاتا ہے۔ اسے فلک الاوج کہتے ہیں۔ عِلْمُ الفَلَك (فك): علم ہیئت، ستاروں کا علم (astronomy)۔ الفَلِك: ابھری ہوئی ہڈیوں والا، سخت جوڑوں والا، زانو کی چپنی میں درد والا۔ رَجُلٌ فَلِك: بڑے سرین والا مرد۔ الفَلْكَة جمع فَلْك و فَلَك: فلک کا واحد: ہر بلند یا ابھری اور گول چیز، ایک پتھر کا گول ڈھیر۔ فَلْكَة المغزل جمع فِلَك: چرخے کا دمکڑا، عام لوگ اسے ثَقّالة المغزل کہتے ہیں۔ الفَلَكي: فلک کا یا فلک کے متعلق، فلکی۔ علم فلکیات کا عالم، ہیئت دان (astronomer)، نجومی، جوتشی، منجم (astrologer)۔ الأُفْلُك: جو ریت کے ایسے ٹیلے کے گرد چکر لگائے جس کے چاروں طرف میدان ہو۔ الإِفْلِيكان (ع ا): حلق کے کوے کے گرد گوشت کے دو ٹکڑے۔ المُفْلِك و المُفَلَّك من النساء: گول پستان والی عورت۔

۲۔ فَلَّكَ و أَفْلَكَ الرجلُ في الامر: پر اصرار کرنا۔

۳۔ الفِلْكِسِرَة (ح): ایک کیڑا جو انگور کی بیل کی جڑوں کو تباہ کر دیتا ہے۔

☪ فَلَّكَ: مستقبل کی پیشین گوئی کرنا، پیش گوئی کرنا۔ فَلَك جمع أَفْلَاك: آسمانی کرہ، جرم سماوی: ستارہ، دائرہ، اجرام سماویہ کا مدار۔ عِلْمُ الفَلَك: علم فلکیات، علم ہیئت، جوتش، نجوم۔ فُلْك (مذکر و مؤنث): جہاز، بہت سے جہاز، حضرت نوح کی کشتی، کشتیء نوح، سفینہ نوح۔ فَلَكي: آسمانی، سماوی، فلکی، جوتش کے متعلق، ہیئت سے متعلق، فلکیاتی، جمع فَلَكِيُّون (فَلَكِية): ہیئت دان، ماہر فلکیات، فلکیات کا عالم، جوتشی، نجومی۔ عالِمٌ فَلَكي: ہیئت دان، ماہر فلکیات، عالم فلکیات، جوتشی، نجومی۔ مَفْلُوك: بدقسمت، بدنصیب۔ مُفَلِّك: گول پستانوں والی لڑکی۔ فُلُوكة جمع فَلَائِك: یک مستولی جہاز، کشتی۔ فَلَائِكي (فلايكي): کشتی والا، کشتی بان، مانجھی۔ فَلْكَنَ ہ: (ربڑ کی چیز) کی مرمت کرنا، کو ولکنائز کرنا vulcanize۔ (ربڑ کو) گندھک ملا کر سخت کرنا۔

فِلم جمع افلام: فلم، متحرک فلم۔ فِلْمٌ مُجَسَّمٌ: تین ابعاد والی فلم (3D film)۔ فِلْمٌ مُلَوَّن: رنگین فلم، فلم ناطِق: بولتی فلم۔

فَلَمَنْدِي: ملک فلینڈرس کی زبان، فلینڈرس کی، ملک لینڈرس کا باشندہ (Fleming, Flemish)۔ فَلَمَنْكِي: دلندیزی، ہالینڈ کا، نشیبی ممالک کا باشندہ (یعنی ہالینڈ اور بلجیئم کا)۔

فلم: إِفْتَلَمَ انفَهُ: (کی) ناک کاٹنا۔ الفِلْم جمع أَفْلَام: فلم، فلمی کہانی۔ کہا جاتا ہے: فِلْمٌ جميلٌ: خوبصورت فلمی کہانی۔

فلن: فُلَانٌ و فُلَانَةُ: فلاں ذوی العقول کے ناموں کی جگہ بطور کنایہ بولے جاتے ہیں۔ اسی لئے ان پر الف لام (علامت معرفہ) داخل نہیں ہوتے۔ فُلَانَةُ: غیر منصرف ہے۔ کہا جاتا ہے: جاء فلانٌ و لكن جاءت فُلَانَةُ: کبھی غیر ذوی العقول کے لئے بھی کنایہ ہوتے ہیں۔ اس وقت ان پر الف لام ال داخل ہوتا ہے۔ تم کہتے ہو: ركبتُ الفلانَ۔ حلبتُ الفلانةَ: (میں نے فلاں جانور پر سواری کی اور فلاں جانور کا دودھ دوہا)۔

☪ فلان مونث فلانة: فلاں (کسی شخص یا چیز جس کا نام نہ لیا جائے یا جو غیر متعین ہو کی جگہ استعمال ہوتا ہے)۔ فُلان: فلاں So and so۔ فُلَانِي مونث فُلَانِيَة: (فلاں کی صفت)۔ في الساعة الفلانية: فلاں وقت (at such and such time)۔

فَلِّين و فَلِّينة: کارک (cork) ڈاٹ۔ فَلِّينَة جمع فَلِّينَات: ریل کی پٹری کا سلیپر۔

فلو ۱۔فَلَا ـُ فَلْوًا و فَلَاءً: سفر کرنا۔ أَفْلَى الرجلُ: جنگل کی طرف جانا یا اس میں داخل ہونا۔ الفَلَاة جمع فَلَوَات و فَلًا و فُلِيّ و فِلِيّ و جمع فَلًا: أَفْلَاء: وسیع بیابان۔ الفلا عند العامة: کھلی زمین (جس پر چھت نہ ہو) کہتے ہیں: نام في الفلا: وہ ایسی جگہ سویا جس پر چھت نہ تھی۔

۲۔فَلَا ـُ فَلْوًا و فَلَاءً الصبيَّ او المهرَ: بچے یا بچھیرے سے دودھ چھڑانا اور ماں سے جدا کرنا۔ ـــ الغلامَ: لڑکے کی پرورش کرنا۔ أَفْلَى الصبيَّ او المهرَ بمعنی فلا الصبي او المهرَ و ـ الغلامَ بمعنی فلا الغلامَ۔ ـــ ت الفرسُ: گھوڑی کا بچھیرے والی ہونا یا اس کے بچھیرے کا دودھ چھڑانے کے وقت کو پہنچنا۔ صفت: مُفْلٍ و مُفْلِيَة۔ إِفْتَلَى الصبيَّ او المهرَ: بچے یا بچھیرے کا دودھ چھڑانا اور اس کی ماں سے جدا کرنا۔ ـــ الغلامَ: لڑکے کی پرورش کرنا۔ ـ هُ لنفسِهِ: کو اپنے لئے لینا۔ الفِلْو جمع أَفْلَاء و فِلَاء و الفَلُوّ و الفُلُوّ جمع أَفْلَا و فَلَاوَى ہ فِلْوَة و فُلُوَّة: گدھے کا بچہ یا بچھیرا جس کا دودھ چھڑا دیا گیا ہو یا دودھ چھڑانے کی عمر کو پہنچ گیا ہو۔

۳۔فَلَا ـُ فَلَاءً و فَلْوًا بالسيف: کو تلوار سے مارنا۔ ـ القومَ: قوم کے درمیان میں آنا۔

☪ فِلْو جمع أَفْلَاء و فَلُوّ و فُلُوّ جمع أَفْلَاء و فَلَاوَى: بچھیرہ، گدھی کا بچہ۔ فَلًا (اسم جمع واحد فَلَاة) جمع فَلَوَات و أَفْلَاء: بے آب بیابان، ریگستان، کھلا علاقہ، کھلی جگہ۔ المَفَالِي: چراگاہیں، چرنے کی زمینیں۔ فِلُوْر: فلورین fluorine۔ مُفَلْوِر: ٹیوب کی روشنی دینے والا fluorescent۔

فلی: ۱۔فَلَى ـِ فَلْيًا الامرَ: کا جائزہ لینا، کی جانچ پڑتال کرنا۔ ـ الشِّعْرَ: شعر پر غور کر کے اس کے معانی اور غرائب کا استخراج کرنا۔ ـــ زَيْدًا عن عقله: کی آزمائش کرنا۔ اِفْتَلَى القومَ بعينه: لوگوں کو غور سے دیکھنا۔

۲۔فَلَى ـِ فَلْيًا و فَلَّى تَفْلِيَةً رأسَهُ او ثوبَهُ: سر یا

کپڑے سے جوئیں نکالنا۔ تَفَلَّی: سر یا کپڑے میں سے جوئیں نکالنا۔ الطائِرُ: پرندہ کا چونچ سے پروں کو کھجلانا۔ تَفَالَی: کسی سے جوئیں نکالنے کی خواہش کرنا۔ ۔ ت النساءُ: ایک دوسرے کی جوئیں نکالنا۔ ۔ ت الحُمُرُ: گدھوں کا ایک دوسرے کے بدن سے رگڑنا اور کھجلی مٹانا۔ اِسْتَفْلَی: کسی سے جوئیں نکالنے کی خواہش کرنا۔ الفِلایَة: جوئیں نکالنا۔

۳۔ فَلَی ۔فَلْیًا هُ بالسیف: کو تلوار سے مارنا۔ ۔۔۔ القومَ: لوگوں کے درمیان میں آنا۔ فَلِیَ یَفْلَی فَلاً الشیءُ: کٹنا، منقطع ہونا۔ افْلَی و افْتَلَی القومَ: لوگوں کے درمیان آنا۔ اِسْتَفْلَی هُ: کو تلوار سے پھاڑنے کے درپے ہونا۔ الفالِیة: چھری۔

۴۔ الفالِیة (ح): داغدار گبریلا جو سانپوں کے قریب رہا کرتا ہے اور اسی وجہ سے اسے فالیۃ الافاعی بھی کہتے ہیں۔ فالیة الافاعی: مقدمات شر کا پیش خیمہ۔ الفَلیُون د فَلیُونة عند النصاری: وہ لڑکا جسے کوئی شخص بپتسمہ کے لئے پیش کرے، لڑکا اس شخص کا دینی بچہ ہوتا ہے۔ وہ شخص اس کا دینی باپ، ایسی بچی اس کی دینی بیٹی اور وہ شخص اس کا دینی باپ اور جو عورت اس بچے/بچی کے ساتھ کھڑی ہوتی ہے وہ ان کی دینی ماں کہلاتی ہے (اٹلی زبان کا لفظ)۔ الفِلّین واحد فِلّینة: ڈاٹ (cork) (یونانی لفظ)۔

○ فالِیَة: گوبر کا داغدار بھونرا۔

○ الفلیبین: جزائر فلپائن۔

فم: الفَمُ و الفُمُ و الفِمُ من الانسان (ع ا): منہ۔ یہ اصل وضع کے لحاظ سے فُوهٌ۔ اس کا تثنیہ فَمَان و فَمَوَان و فَمَیَان ہے اور اس کی جمع اَفْوَاهٌ (اس کے اصل کے اعتبار سے) اور اَفْمَامٌ۔ اور نسبت کرتے وقت فَمِیّ اور فَمَوِی استعمال کرتے ہیں۔

○ فَمٌ و فُمٌ (رفعی حالت میں فُو بھی) جمع افواہ) جمع أفْمام: منہ (انسان کا)، تھوتھنی (جانور کی) (بندوق کی نال کا) منہ، (خلا، جوف گڑھے وغیرہ کا) مونہہ، دہانہ، موکھا، روزن، سوراخ، موری، (دریا کا) دہانہ، (نہر کا) پرلا سرا، (سگرٹ، پائپ کا) مہنال، سگرٹ دار (Cigaratte holder)۔ فَمُ الحوت: ایک ستارہ کا نام۔ الآت الفم: ہوا باجے، پون، باجے (wind instruments)۔

فنّ: ۱۔ فَنَّ ۔فَنًّا الشیءَ: کو مزین کرنا، آراستہ کرنا۔ ۔ الابلَ: اونٹ کو دفع کرنا، ہانک کر لیجانا۔ فَنَّنَ الناسَ: لوگوں کو جدا جدا کرنا، لوگوں کی مختلف قسمیں اور جماعتیں مقرر کرنا۔ ۔۔۔ رأیَهُ: طرح طرح کی رائے بدلنا۔ الشیءَ بالشیءِ: ایک چیز کو دوسری میں ملانا، کو آپس میں خلط ملط کرنا۔ تَفَنَّنَ الشیءُ: قسم بہ قسم ہونا، متنوع ہونا۔ فی الحدیث او فی عمله: بات کو عمدگی اور خوش اسلوبی سے بیان کرنا۔ اِفْتَنَّ: قسم بہ قسم ہونا، متنوع ہونا۔ ۔۔۔ فی خصومتِهِ: دشمنی کی مختلف قسمیں استعمال کرنا۔ الحمارُ باُتُنِهِ: گدھے کا گدھیوں کو دائیں بائیں سیدھا یا بے سیدھ دھکیلنا اور ہانکنا۔ اِسْتَفَنَّ فرسَهُ: گھوڑے کو کئی چالیں چلانا۔

الفَنّ (مص) جمع اَفْنَان و فُنُون و جج اَفانِین: ہر شئے کی ایک نوع اور قسم، رنگ، حال، فن، فنکاری (art)۔ فُنُونُ الشِعْر: شعر کی قسمیں۔ الفُنُونُ الجَمِیلَةُ: فنون لطیفہ (the fine arts)۔ (تصویر کشی، مصوری، سنگ تراشی، مجسمہ سازی، موسیقی، شاعری، بلاغت، فن تعمیر، رقص)۔ الفنون اللدیدة: رقص، موسیقی، گلوکاری، گھڑ سواری جن سے لذت حاصل ہو۔ الفنون الحرّة: جن میں دستکاری سے زیادہ سوچ سے کام لیا جائے جیسے شعر گوئی۔ الفنون الیدویة او الحِیَلِیَة: جن میں عقل سے زیادہ ہاتھ کا کام ہو جیسے سنگ تراشی۔ افانین الکلام: کلام کے مختلف اسلوب۔ کہا جاتا ہے: هو فِنُّ عِلمٍ: وہ علم کی ذمہ داری اچھی طرح نباہ رہا ہے۔ الفَنَّة: اسم مرة۔ الفَنّان: فنکار، تخلیق کار، جنگلی گدھا جو کئی طرح دوڑتا ہے۔ الأُفْنُون جمع اَفَانِین: قسم۔ المِفَنّ م مِفَنَّة: عجیب و غریب ایجادات کرنے والا۔ التَفْنِین فی الثوب: بافت میں ناہمواری۔ کہا جاتا ہے: ثوبٌ ذو تفنین: ناہموار بافت۔ المُتَفَنِّن (فا): گونا گوں حالات والا، گونا گوں صنعتوں والا۔

۲۔ فَنَّ ۔فَنًّا الرجُلَ: کو مشقت میں ڈالنا۔ الفَنّ: مشقت۔ کہا جاتا ہے: لقیتُ منه فنًّا: اس سے مجھے تکلیف پہنچی۔

۳۔ فَنَّ ۔فَنًّا هُ فی البیع: کو فروخت میں نقصان پہنچانا۔ ۔ الدَّین: قرض کو ادا کرنے میں ٹال مٹول کرنا۔

۴۔ تَفَنَّنَ: مضطرب ہونا۔ الفَنَن جمع اَفْنَان و جج اَفَانِین: سیدھی شاخ، سیدھی ٹہنی۔ الفَنَّة: بہت گھاس۔ شجرةٌ فَنَّاءُ و فَنْوَاء: بہت شاخوں والا درخت۔ الأُفْنُون جمع اَفَانِین: گنجان ٹہنی، آغاز جوانی، پہلا بادل، مضطرب کلام۔ الفَیْنَان: لمبے بالوں والا۔ شعرٌ فینان: لمبے لمبے خوبصورت بال۔

۵۔ الفَنَّة: زمانہ کی ایک مدت۔ الأُفْنُون جمع اَفَانِین (ح): سانپ۔ المُفَنَّنَة: بدخلق بوڑھی عورت۔

○ فَنَّنَ هُ: میں تنوع پیدا کرنا، کو بدلنا، کو مختلف کرنا، کو بوقلموں بنانا؛ میں اختلاف یا رنگا رنگی پیدا کرنا، کو خلط ملط کرنا، میں آمیزش کرنا، میں ملاوٹ کرنا۔ تَفَنَّنَ: گونا گوں، بوقلموں، طرح طرح کا، مختلف النوع، بھانت بھانت کا، رنگا برنگا، انواع و اقسام کا قسم قسم کا، مختلف، کئی پہلوؤں والا یا ہمہ گیر ہونا یا ہو جانا، مختلف قسموں کا استعمال کرنا۔ ۔۔۔ فی: میں ماہر ہونا، استاد، استاد فن یا ماہر فن ہونا، میں کمال حاصل کرنا، استاد ہو جانا، حاوی ہونا۔ اِسْتَفَنَّ بمعنی تَفَنَّنَ۔ فَنٌّ جمع فُنُون و اَفْنَان و افانین: قسم، مثال، بوقلمونی مختلف چیزوں کا مجموعہ۔ جمع اَفَانِین: کے مختلف پہلو، گونا گونی، تفاوت۔ اَفَانِین مِن: سب قسم کی، متعدد، متفرق، چند، مختلف، گونا گوں، طرح طرح کا۔ الجنونُ فنون: پاگل پن کئی قسم کا ہے اور کئی طرح اپنا اظہار کرتا ہے۔ جمع فُنُون: سائنس ادب، کام کا میدان، خصوصی شعبہ، امتیازی خصوصیت، فن (art)۔ الفن الحربی: فن حربی۔ الفنون الجمیلة یا الفنون الرفیعة یا الفنون المستظرفة: فنون لطیفہ۔ فَنُّ المکتبات: لائبریری سائنس/علم Library science۔ الفَنُّ الصُحُفِی: صحافت کا علم، صحافت suience of journalism, journalism)۔ فَنِّی: خصوصی، متخصص، سپیشلسٹ، ماہر، پیشہ ورانہ، پیشہ ور، صنعتی، فنی، ماہرانہ، ہنرورانہ، تکنیکی، فنکارانہ، فنکار، شاطرانہ، مصافیاتی فوجی ترتیب سے متعلق، لشکر کشی سے متعلق، جنگی، حربی، حکمت عملی یا چال کا یا کے متعلق، فنی ماہر، مستری، کاریگر، فنکار۔ فَنِّیَة: فنکاری۔ فَنَن جمع اَفْنَان: ٹہنی، شاخ۔ فَنَّان جمع فنَّانُون: فنکار، عاملٌ فَنَّان جمع عُمّالٌ فَنَّانُون: فنکارانہ صلاحیت کا دستکار، تجارتی فنکار (commercial artist)۔ فَنَّانَة: فنکارہ (فن کار عورت)۔ اُفْنُون جمع افانِین: (درخت کی) شاخ، ٹہنی۔ تَفَنُّن: تنوع، رنگا رنگی، گونا گونی، تعدد، مختلف الانواعی، متعدد پہلوؤں والا ہونا، ہمہ دانی، قسم قسم کی سرگرمی، مختلف شعبوں میں سرگرمی یا عمل یا مستعدی، پوری مہارت، کمال، دسترس، ماہرانہ یا طرحدار اسلوب۔ اِفْتِنَان: بمعنی تفنن۔ مُتَفَنِّن: کثیر الاضلاع متعدد پہلوؤں والا، ہر فن مولا ہمہ دان، صاحب کمال، متلون، غیر مستقل۔ مُفْتَنّ: ماہر، حکومت پسند، اپنے میدان یا شعبہ میں صاحب کمال۔

فنأ: الفَنْءُ: جماعت، گروہ۔ الفَنَاء: کثرت، بہتات۔

فنج: ۱۔ فَنْجَرَ عینیه: ٹکٹکی باندھ کے دیکھنا (عام زبان میں)۔ الفَنَاجِرَة: ماہر گھوڑے سوار۔

۲۔ الفِنجان جمع فَناجین: پیالہ، پیالہ (قہوہ وغیرہ پینے کا) (فارسی لفظ پنگان کا معرب)، سر کا ایک زیور۔ الفنجانۃ: پیالی (قہوہ وغیرہ پینے کی)

(ج) فَنار جمع فَنارات: روشنی کا مینار (light-houre)۔

فِنجال جمع فَناجیل: پیالہ (بمعنی فنجان)

جَعَلَ زَوْبَعَةً فی فنجان: اس نے ذرا سی بات کا بتنگڑ بنا دیا، معمولی سی بات پر ہنگامہ کھڑا کر دیا۔ (He caused a tempest in a tea-cup)۔

فَنجَرَ عینیه فی: کسی شخص یا چیز کو ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا۔

فنخ: ۱۔ فَنَخَ ـَـ فَنْخاً ہ: پر غالب ہونا، کو مطیع بنانا۔ — عَظمَهُ: بغیر چیرے اور خون نکالے ہڈی کو توڑ دینا۔ — فَنَخاً و فنوخاً ہ: کو خوب اچھی طرح قتل کرنا۔ فَنَّخَ ہ: پر غالب ہونا، کو مطیع بنانا۔ — عَظمَهُ: بغیر چیرے اور خون نکالے ہڈی کو توڑ دینا۔ اَفنَخَ رأسَهُ: کا سر کچلنا، کو مطیع کرنا۔ تَفَنَّخَ ہ: پر غالب ہونا، کو بہت بری طرح سے ذلیل کرنا۔ الفَنِیخ: نرم، کمزور، بوڑھا۔ المِفنَخ: دشمنوں کی اکثر سرکوبی کر کے ان کو ذلیل کرنے والا۔

۲۔ فَنخَرَ فَنخرةً: نتھنے پھلانا۔ الفُناخِر فُناخِرَة: بڑی ناک والا، بڑے ڈیل ڈول والا۔ الفُنخُر فِنخَرَة: بڑے ڈیل ڈول والا۔ الفِنخِیرَة: بہت فخر کرنے والا۔

(ج) فَنَخَ ـَـ فَنْخاً ہ: کو نچوڑنا، بھینچنا، دبانا، کچلنا، کو باطل کرنا، فسخ کرنا، ناجائز کرنا، بے کار کرنا، بے اثر کرنا، کالعدم کرنا (ٹھیکہ، معاہدہ) توڑ دینا۔

فند: ۱۔ فَنِدَ ـَـ فَنَداً: ٹھیانا، بڑھاپے کی وجہ سے ضعیف العقل ہونا۔ — فی الرای او القول: رائے یا قول میں غلطی کرنا۔ فَنَّدَهُ: کی رائے کی غلطی یا کمزوری واضح کرنا، کو ملامت کرنا۔ — الحسابَ: حساب کی تفصیلات پیش کرنا (عام زبان میں)۔ اَفنَدَ: ٹھیا جانا، بڑھاپے کی وجہ سے ضعیف العقل ہو جانا۔ — فی الرای او القول: رائے یا قول میں غلطی کرنا۔ — ہ: کی رائے کی غلطی واضح کرنا۔ — ہُ الکِبَرُ: بڑھاپے کا کسی کو ضعیف العقل کر دینا۔ الفَنَد (مص) جمع اَفناد: عاجزی، کفرانِ نعمت۔

۲۔ فَنِدَ ـَـ فَنَداً و اَفنَدَ: جھوٹ بولنا۔ فَنَّدَہُ: کو جھٹلانا۔

۳۔ فَنَّدَ فی الشراب: شراب پر مداومت کرنا۔

۴۔ فَنَّدَ الفرسَ: گھوڑے کو دبلا اور چھریرا بنانا۔ — الکرمَ: انگور کی بے مصرف شاخیں کو کاٹ ڈالنا (عام زبان میں)۔ الفِند جمع فنود و اَفناد: ٹہنی، شاخ۔

۵۔ فَنَدَ و فانَدَ و تَفَنَّدَ فلاناً علی الامر: سے کسی کام کی طلب کرنا یا اس کا ارادہ رکھنا۔

۶۔ تفنّد من کذا: پر نادم و پشیمان ہونا۔

۷۔ الفَنَد: بڑا پہاڑ۔ الفِند جمع فُنود و اَفناد: بڑا پہاڑ، قسم، نوع، مجتمع قوم۔ (کہا جاتا ہے: اتوا اَفناداً: وہ جماعتوں کی صورت میں آئے، گروہ در گروہ آئے) وہ زمین جس پر بارش نہ ہوئی ہو۔ اَفنادُ اللیل: رات کے حصے، رات کے پہر۔

۸۔ الفُندُق جمع فَنادِق: سرائے، ہوٹل، ایک جھاڑی ہیزل کے پھل کی گری۔ الفُنداق جمع فَنادِیق: حساب کا رجسٹر۔

(ج) فَندَہ: کو جھوٹا کہنا، کو غلط ثابت کرنا۔ — ہ / ہ: کو غلط ثابت کرنا، کی تغلیط کرنا، کی تردید کرنا۔ — ہ: کو ترتیب دینا، کی درجہ بندی، کی تعیین کرنا، کی صراحت کرنا، کی تفصیلات دینا؛ کو مفصل بیان کرنا، کو پوری طرح بیان کرنا؛ کے کوائف درج کرنا، کو شق وار لکھنا۔ اَفنَدَہُ: کو غلط ثابت کرنا۔ — ہ/ہ: کو غلط ثابت کرنا، کی تغلیط کرنا، کی تردید کرنا۔

فنر: الفَنار جمع فنارات: روشنی کا مینار، کاغذ کی لالٹین، مشعل۔

فنس: الفانوس جمع فوانیس: چغل خور، مشعل، لالٹین (غالباً یہ لفظ غیر عربی ہے)۔

فنش: فَنَش فی الامر: کو ڈھیل دینا۔ میں سست ہونا۔

(ج) فَنَّط ہ: کو مفصل بیان کرنا، کا نام بنام ذکر کرنا، کو تفصیل وار بیان کرنا، کو شق وار شمار کرنا۔

فنط: الفِنطاس جمع فَناطیس: بحری جہاز میں پانی کا تالاب، میٹھے پانی کا حال پیالہ، پیالہ جس میں میٹھا پانی تقسیم کیا جاتا ہے۔ انفٌ فِنطاس: چوڑی ناک۔ الفِنطِیسَة: سور کی تھوتھنی۔ الفِنطِیس جمع فَناطِیس: کمینہ، چوڑے نتھنوں اور چپٹے بانسہ والی ناک، چوڑی ناک والا۔

فنع: فَنِعَ ـَـ فَنَعاً: مالدار ہونا صفت: فَنِع و فَنِیع۔ الفَنَع (مص): سخاوت کی زیادتی، فضل واسع، ہر شے کی کثرت، مشک کی مہک۔ کہا جاتا ہے: مسک ذو فَنَعٍ: پھیلی ہوئی خوشبو والی مشک۔ المِفنَع: اچھی شہرت والا، نیک نام۔

(ج) فَنغراف جمع فنغرافات: صوت نگار آلہ، فونوگراف (phonograph)۔

فنق: ۱۔ فَنِقَ و فانَقَ الغُلامَ: لڑکے کو ناز و نعمت سے پالنا۔ اَفنَقَ: سختی کے بعد صاحب نعمت ہونا۔ تَفَنَّقَ الغُلامُ: لڑکے کا ناز و نعمت سے زندگی بسر کرنا۔ جاریةٌ فُنُقٌ و مِفناقٌ: ناز و نعمت میں پلی ہوئی لڑکی۔ الفَنِیق جمع فُنُق و اَفناق: نر اونٹ جسے اس کی شرافت کی وجہ سے نہ تو سواری کے کام میں لایا جاتا ہو اور نہ تکلیف پہنچائی جاتی ہو۔ الفَنِیقة جمع فَنائِق: ناز و نعمت میں پلی ہوئی عورت۔ عَیشٌ مُفانِقٌ: خوش عیش زندگی۔

۲۔ تفنّق فی الامر: کام ہوشیاری سے کرنا۔

۳۔ الفَنِیقة جمع فَنائِق: گون سے چھوٹا بورا۔

(ج) تَفَنَّقَ: خوش عیش ہونا، ناز و نعم کی زندگی گزارنا۔

فنك: ۱۔ فَنَكَ ـُـ فُنُوكاً بالمکان: جگہ میں اقامت کرنا۔ — و اَفنَكَ علی الامر: کام میں مداومت کرنا۔ — فی الامر: میں جمے رہنا، لگے رہنا۔ فَنَّكَ تفنیکاً فی الشر او الکذب: شر اور جھوٹ میں منہمک رہنا۔ فانَكَ مُفانَكَةً فی الامر: کام کرتے رہنا۔ — فی الشرّ او الکذب: برائی اور جھوٹ میں منہمک رہنا، پر اصرار کرنا۔ الفِنك: دروازہ۔

۲۔ فَنَكَ ـُـ فُنُوكاً و اَفنَكَ: جھوٹ بولنا۔

۳۔ الفَنْك: تعجب۔ الفِنك و الفُنُك: رات کا ایک پہر۔ الفَنَك: تعجب، رات کا ایک پہر۔ (ح) لومڑی کی طرح کا ایک جانور جس کا سمور بیش قیمت ہوتا ہے۔ الفَنِیك: انسان کے جبڑوں کے ملنے کی جگہ، پرندوں کی دم نکلنے کی جگہ۔ حامِضُ الفنیك (ك): فنول (phenol)، کاربالک ایسڈ (carbolic acid) اسے فنیک بھی کہتے ہیں (فرانسیسی لفظ)۔

الإفنیك: پرندے کی دم نکلنے کی جگہ۔ المُتَفَنِّكَة: بے وقوف عورت۔

(ج) فِنلَندا: فنلینڈ (Finland) (ایک ملک کا نام)۔

فِنلَندی: فنلینڈ کی زبان، فنلینڈ کا باشندہ۔

فنو: الفَناة جمع فَنَوات: مینگنی۔ — جمع فَناً (ن): مکو کا دانہ (عنب الثعلب)۔ شَجَرَةٌ فَنْواء: بہت شاخوں والا سایہ دار درخت۔

فنی: ۱۔ فَنِیَ و فَنی یَفنی فَناءً: معدوم ہونا، فنا ہونا۔ — الرجُلُ: بہت بوڑھا ہونا۔ اَفنَی اِفناءً الشیءَ: کو معدوم کرنا، فنا کرنا، ہلاک کرنا۔ تَفانَی القومُ: بعض کا بعض کو ہلاک کرنا۔ الفانی (فا): بہت بوڑھا، مرنے کے قریب شخص۔ کہا جاتا ہے: صار شیخاً فانیاً: وہ بہت بوڑھا ہو گیا۔ الفَناءُ (مص): بقا کی ضد، ہلاکت۔

۲۔ فانَی مُفاناةً الرجُلَ: کی مدارات کرنا، کو دم دلاسا دینا یا تسکین دینا۔ کُمَیت کا قول ہے: کما یفانی الشموسَ قائدُها: جس طرح اڑیل گھوڑے کو ہانکنے

والا دلا سا دیتا ہے تاکہ اس کے ہاتھوں سے نہ نکل جائے۔ المالَ: کی اصلاح کرنا، کہا جاتا ہے: کان یفانی الایامَ لاهیاً: وہ زمانہ کو کھیل کود میں بسر کیا کرتا تھا۔

۳۔ الفِناء جمع أَفْنِيَة و فُنِيّ: گھر کے سامنے کا میدان، صحن۔ فِناءُ الطیور: مرغیوں، خرگوشوں وغیرہ کے ڈربے۔ کہا جاتا ہے هو من أَفْنَاءِ الناس: وہ غیر معروف النسب ہے۔ واحد فِنْوٌ۔

(س) فَنِيَ فی: میں مستغرق ہونا۔ لایفنی: لازوال، اَمَر، امِٹ، جو ختم نہ ہو سکے۔ اَفْنَى ہ/ ہ: کو نیست و نابود کرنا، کو تباہ و برباد کرنا، کو ختم کر دینا، خرچ کر دینا، برت ڈالنا، اڑا دینا، ضائع کر دینا، صرف کرنا۔۔۔ ہ ہ: کو سے خرچ کرا دینا، ختم کرا دینا۔ تَفَانَی فی: سے صرف ہونا، خرچ ہو جانا، میں اپنے آپ کو کھو دینا، کی پوری مدد کرنا، دل و جان سے اپنے آپ کو کیلئے وقف کر دینا۔ فَنَاء: مرجانا، ختم ہو جانا، تباہی، بربادی، فناء کامل، زوال، فنا، اختتام، انعدام، باقی نہ رہنا، نیستی، عدم، لاوجود، انفرادی شعور کا باقی نہ رہنا، خودی کا مٹانا۔ فِنَاء: کھلا ہال، صحن، گھر کے ایک طرف کھلی جگہ۔ رَحَابَةُ الفناء: مہمان نواز استقبال، فیاضانہ مہمان نوازی۔ یسار یخطو فی فناء الغرفة: وہ کمرے میں ٹہلا۔ اِفْنَاء: نیست و نابود کرنا، تباہی بربادی۔ تَفَانٍ: ایک دوسرے کو نیست و نابود کرنا، نفس کشی، (کسی سرگرمی میں) قربانی، ایثار۔ فَانٍ: مٹ جانے والا، گزر جانے والا، نقش بر آب، چند روزہ، فانی، ناپائدار، سریع الزوال، دم بھر کا، بہت عمر رسیدہ۔

فِنیقی: فونیشیا کا رہنے والا۔ فِینیقیة و فنیقیا: فونیشیا (ساحل شام پر واقع)۔

فة: فَهَّ۔ فَهَاهَةً: بول چال میں درماندہ و عاجز ہونا۔ صفت فَهٌّ و فَهِيْهٌ۔ فَهَّ۔ فَهَاهَةً: بمعنی فَهِهَ۔ ۔۔۔ فَهًّا الشیءَ و عن الشیءِ: کو بھول جانا۔ فَهَّهَ اللّٰهُ الرجُلَ: اللہ کا آدمی کو عاجز کرنا۔ أَفَهَّ اللّٰه الرجلَ: بمعنی بالا۔ الشیءَ: کو کوئی بات وغیرہ بھلا دینا۔ الفَهَّة: الفه کا مونث، عاجزی، غفلت، لغزش، کہا جاتا ہے ما رایتُ منه فَهَّةً: میں نے اس کی کوئی لغزش نہیں دیکھی۔

(ک) فَهَاهَة: کمزوری، بے بسی، نامردی۔

فهد: أَفْهَدَ۔ فَهْدًا لفلان: کسی کے کام کو اس کی غیر حاضری میں، اچھا کرنا۔

۲۔ فَهِدَ۔ فَهَدًا: (سونے، انگڑائی لینے یا غصہ میں) تینڈوے جیسا ہونا، کسی ضروری کام سے غفلت کر کے سو جانا۔ صفت فَهِدٌ و فَهُدٌ۔ ۔ عنه: سے غافل ہونا۔ الفَهْد جمع فُهُود و أَفْهُد (ح): تینڈوا (کتے سے بڑا اور چیتے سے چھوٹا)۔ الفَهْدَة جمع فَهَدات: تینڈوے کی مادہ۔ الفَهَّاد: تینڈوے کو شکار سکھانے والا، تینڈوے والا۔

۳۔ الفَهْدَة: سُرین، چوتڑ۔ الفَوْهَد م فَوْهَدة و الأُفْهُود جمع افَاهِيد: کم سن موٹا تازہ لڑکا۔

فهر: افْهَرَ الفرسُ: کے چلنے میں تھکن اور عجز کا پیدا ہونا۔ الرجُلُ: تھک جانا۔

۲۔ فَهَّرَ زیدٌ: موٹائی اور گوشت کے مجتمع ہو جانے سے بدزیب ہونا۔ المَفَاهِر: سینہ کا گوشت۔

۳۔ أَفْهَرَ: فُهْر (یہودیوں کی عید) میں شریک ہونا۔ الفُهْر: یہودیوں کی ایک عید یا بائبل سکول جس میں وہ اپنی عید کے دن اکٹھے ہوتے ہیں۔

۴۔ تَفَهَّرَ فی المال و الکلام: مال میں اضافہ ہونا، کلام میں معتبر ہونا۔

۵۔ الفِهْر جمع أَفْهَار و فُهُور و الفِهْرة (طب): دوا رگڑنے کا باریک پتھر۔

۶۔ فَهْرَسَ فَهْرَسَةً الکتابَ: کتاب کی فہرست بنانا۔ الفِهْرِس و الفِهْرِسْت جمع فَهَارِس: فہرست کتب (catalogue)۔ کتاب کے شروع یا آخر میں فہرست مضامین (فارسی لفظ)۔

(ک) فَهْرَسَ فَهْرَسَةً کتابًا: کتاب کا اشاریہ مرتب کرنا۔ فِهرس و فِهْرِست جمع فَهَارِس: فہرست مضامین، اشاریہ فہرست کتب، فہرست۔

فهص: فَهَصَ۔ فَهْصًا هُ: کو توڑنا، کچلنا۔

فهق: افْهَقَ۔ فَهْقًا الرجُلَ: کی گردن کی جڑ کی ہڈی پر مارنا۔ الفَهْقَة جمع فِهَاق (ع ا): گردن کی جڑ کی ہڈی جو کہ اول الفقار کہلاتی ہے۔

۲۔ فَهِقَ۔ فَهَقًا و فَهْقًا الإناءُ: برتن کا بھر کر چھلکنا۔ أَفْهَقَ الاناءَ: برتن کو بھرنا۔ تَفَهَّقَ و انفَهَقَ الحوض بالماء: تالاب کے پانی کا چھلکنا۔ الفَاهِقَة: وہ زخم جس سے خون جاری ہو رہا ہو۔ مِفْهَاق: بہت پانی والا کنواں۔

۳۔ أَفْهَقَ البرقُ وغیرہ: آسمانی بجلی وغیرہ کا پھیل جانا۔ تَفَهَّقَ و انفَهَقَ البرقُ وغیرُهُ: آسمانی بجلی وغیرہ کا پھیل جانا۔ المُنْفَهِق: کشادہ۔

فهم: فَهِمَ۔ فَهْمًا و فَهَمًا و فَهَامَةً و فِهامَةً و فَهَامِيَةً الامرَ او المعنی: کسی امر یا معنی کا جاننا، سمجھنا، ادراک کرنا۔ فَهَّمَ و أَفْهَمَ ہ الامرَ: کو کوئی کام یا بات سمجھا دینا۔ تَفَهَّمَ الکلامَ: کلام کو تھوڑا تھوڑا کر کے سمجھنا۔ تَفَاهَمَ القومُ: بعض کا بعض سے سمجھنا۔ اِسْتَفْهَمَ ہُ الامرَ: کو بات سمجھانے کے لئے کہنا، سے بات دریافت کرنا۔ الفَهْم (مص): کسی چیز کا تصور، سمجھ، ادراک۔ الفَهِم: جلدی سمجھنے والا، سمجھدار۔ الفَهَّامَة: بہت سمجھنے والا (تاء مبالغہ کے لئے ہے)۔ الفَهِیم جمع فُهَمَاء: سمجھدار۔

(ک) فَهِمَ۔ فَهْمًا و فَهَمًا ہ: کو سمجھنا، کا ادراک کرنا، کو ذہن میں لانا، کو پوری طرح سمجھ لینا، کو ذہن نشین کرنا، پر دھیان کرنا، غور کرنا، توجہ کرنا۔۔۔ ہ من: سے کچھ سننا، سے کچھ معلوم کرنا، سے کے بارے میں جاننا، مطلع ہونا۔ فَهِمَ عنه: کو سمجھنا، سمجھنا کہ وہ کیا کہتا ہے یا اس کا کیا مطلب ہے۔ یُفْهَم أن: کہا جاتا ہے کہ، خبر یہ ہے کہ، ہم سمجھتے ہیں کہ۔ فَهَّمَ ہ ہ: کو کچھ سمجھانا یا دکھانا، کو کچھ سکھلانا، کو یقین دلانا کہ، کو خیال دلانا کہ۔ أَفْهَمَ بمعنی فَهَّمَ۔ تَفَهَّمَ ہ: کو سمجھنے یا اس کا ادراک کرنے کی کوشش کرنا، کو بالتدریج سمجھنا، کی تہ تک پہنچنا، کو سمجھنا، کا ادراک کرنا۔ تَفَاهَم: ایک دوسرے کو سمجھنا، ایک دوسرے باتیں کرنا۔۔۔ مع علی: کے ساتھ کے بارے میں معاہدہ کرنا، سمجھوتہ کرنا۔ تَفَاهَم: سمجھا جانا، ادراک ہونا۔ اِفْتَهَمَ ہ: کو سمجھنا، کا ادراک کرنا۔ اِسْتَفْهَمَ ہ ہ/عن: سے کے بارے میں دریافت کرنا، کو کچھ پوچھنا یا کے بارے میں پوچھنا۔ فَهْم جمع أَفْهَام: سمجھ، ادراک، صلاحیت، قابلیت، استعدادِ مدرکہ، شعور، ادراک، دماغ، ذہن، ذہانت، عقل و فہم، فراست، نکتہ رسی، بصیرت، زیرکی، دقیقہ رسی، تیز فہمی، معرفت، گہری نظر، پرکھ، پہچان، علم واقفیت، آگاہی، اطلاع۔ فَهِم: ہوشیار، ذہین، حاضر دماغ، تیز فہم۔ فَهِیم جمع فُهَمَاء: دانشمند، صاحب بصیرت، زیرک، ہوشیار، ذی شعور، واقف کار، معاملہ فہم، مدرک، ذی حس، باخبر، آگاہ ذی ہوش، عاقل، دانا معاملہ فہم، موقع شناس، چتر، سیانا، ہوشیار، خبردار، دانشمند، تیز فہم، ذی شعور۔ فَهَّامَة: بہت سمجھدار، انتہائی ہمدرد، غم خوار۔ تَفْهِیم: تعلیم، تربیت، صحیح اور واضح سمت کا تعین، راست رخ بندی۔ تَفَهُّم: بتدریج سمجھ، سمجھ اور ادراک۔ تَفَاهُم: مفاہمت، باہمی سمجھوتہ، اتفاق رائے، موافقت، ہم آہنگی، خوشگوار تعلقات۔۔۔ مع علی: کے ساتھ پر یا کے بارے میں مفاہمت، سمجھوتہ۔۔۔ مع: کے ساتھ اتفاق، اتحاد، ہم آہنگی، تصفیہ۔ سوءُ التفاهم: باہمی غلط فہمی، اختلاف، بے ہنگی، نااتفاقی، ان بن،

نزاع۔ اِستِفهام عن/علی: کے متعلق دریافت کرنا، پوچھ گچھ۔ استفهام: سوال۔ علامة الاستفهام: سوالیہ نشان۔ استفهامی: سوالیہ (گرامر)۔ مَفْهُوم: سمجھا ہوا، قابل فہم، معلوم، معروف، معنی، مفہوم، مطلب، ٹھیک مفہوم۔ — جمع مَفَاهِيم: خیال، تصور، رائے، نظریہ۔ المَفْهُوم: لفظی معنی میں، لفظی طور پر، واضح غیر مبہم طور پر۔ المفهوم ان: کہا جاتا ہے کہ، بیان کیا جاتا ہے کہ۔ سوء الفهم: غلط فہمی۔

فهو: فَهَا ۔فَهْوًا عن الامر: کو بھول جانا۔ الافهاء: بیوقوف لوگ۔

فو: فو: دیکھو مادہ فوہ۔

فوت: ۱۔ فَاتَ ۔فَوْتًا و فَوَاتًا الامرُ: گزرنا، کام کرنے کا وقت جاتا رہنا۔ — ہُ الامرُ: سے کام کا نہ ہونا، اور کے ہاتھ سے نکل جانا۔ — ہ فلانٌ فی کذا: سے کام میں آگے بڑھ جانا۔ — الشیءَ: سے تجاوز کرنا۔ — فی الشیء: میں داخل ہونا (عام زبان میں)۔ فَوَّتَ ہُ: کو داخل کرنا (عام زبان میں)۔ — الوردُ و نحوُهُ: گلاب وغیرہ توڑنے کا وقت گزر جانا، اور اس کی پتیوں کا بکھر جانا اور خوشبو مدھم ہو جانا (عام زبان میں)۔ اَفَاتَ اِفَاتَةً ہُ الامرَ: کو معاملہ گزار دینا۔ اور اس سے لیجانا۔ تَفَوَّتَ علیه من ماله: پر غلبہ کرکے اس کا مال لیجانا۔ اِفْتَاتَ ہُ الامرُ: معاملہ کا اس کے ہاتھ سے نکل جانا۔ — الکلامَ: نئی بات کہنا۔ الفَوَات (مص) موتُ الفَوَات: اچانک موت۔

۲۔ تَفَاوَتَ تَفَاوُتًا و تَفَاوِتًا و تَفَاوَتًا الشیئان: دو چیزوں میں اختلاف اور دوری کا ہونا۔ تَفَاوَتَا فی الفضل: فضل و کمال میں مختلف اور متباین ہونا۔ الفَوْتُ جمع اَفْوَات: دو انگلیوں کے درمیان کشادگی۔ کہا جاتا ہے: جعل اللّٰهُ رزقَهُ فوتَ فمِهِ: اللہ تعالیٰ نے اس کا رزق ایسا بنایا ہے کہ وہ اسے دیکھتا ہے مگر اس تک پہنچتا نہیں۔

۳۔ اِفْتَاتَ علی فلانٍ فی الامر: معاملہ میں کسی پر حکم چلانا۔

۴۔ اِفْتَات برأيه: خود رائی کرنا۔ — بامره: کو دوسروں سے مشورہ کئے بغیر خود کر لینا۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ يُفتَاتُ عليه: کی اجازت کے بغیر کوئی کام نہیں کیا جاتا۔ الفُوَيْت: خودرائے، جو کسی سے مشورہ نہ کرے (مذکر و مؤنث)۔

○ فَاتَ ۔فَوْتًا و فَوَاتًا: مرجانا، فوت ہو جانا، جاتا رہنا، ختم ہو جانا، گزر جانا۔ — ہ: کے پاس سے گزرنا، سے بچ نکلنا، کو طرح دے جانا۔ — چپکے سے نکل جانا، کھسک جانا۔ — ہ: کو ترک کرنا، کو پیچھے چھوڑ دینا۔ — ہُ: سے پہلے کرنا، پیش بندی کرنا۔ — ہ ب: کے ذریعہ پر سبقت لیجانا۔ فَاتَ الوقتُ: (بہت) تاخیر ہو چکی ہے۔ فَاتَهُ أن: کے ذہن سے نکل گیا کہ، وہ کو نہ کر پایا، اس نے کو نظر انداز کر دیا، وہ کو بھول گیا، وہ کو کرنے میں ناکام ہوا، وہ یہ نہ دیکھ سکا کہ اس نے اس حقیقت کو نظر انداز کر دیا کہ لم يفته أن: وہ کو کرنے میں ناکام نہیں ہوا، اس نے کو کرنا نظر انداز نہیں کیا۔ فاتَتْهُ الفرصةُ: اس نے موقع گنوا دیا۔ فاتَهُ القِطارُ: وہ ٹرین نہ پکڑ سکا۔ فَوَّتَ ہ علی: کو سے بچ نکلنے دینا۔ — علی ہ: کو کچھ گنوا دینے یا نہ پکڑ سکنے کا باعث بننا۔ — ہ: کو گزرنے دینا۔ — ہ: کو منتقل کرنا، فروخت کرنا۔ اَفَاتَ ہ ہ: کسی چیز کو کسی سے بچ نکلنے دینا۔ — ہ ہ: کے ہاتھ سے کچھ نکلنے دینا، کے کچھ ہاتھ نہ آنے دینا۔ تَفَاوَتَ: مختلف ہونا، غیر مشابہ ہونا۔ اِفْتَاتَ علی: قانون شکنی کرنا، کے خلاف کرنا، کو جھٹلانا، افشا کرنا، ظاہر کرنا۔ فَوْت: نجات، چھٹکارا جمع اَفْوَات: فاصلہ، وقفہ، درمیانی فاصلہ، فصل، اختلاف، فرق۔ فَوَات: گزرنا، وقت گزرنا، وقفہ (وقت کا)۔ فَوَاتُ الأجل: مقررہ وقت کا گزرنا، مقررہ وقت کا ختم ہو جانا۔ الفوات بالمُدّة: پیرانہ سالی کے باعث برطرفی یا پنشن دے کر الگ کرنا۔ بعد فوات الوقت (الأوان): بہت تاخیر سے۔ قبل فوات الوقت (یا الاوان): زیادہ دیر ہونے سے پہلے پہلے۔ فُوَيت (مذکر و مؤنث): خود رائے اپنی رائے پر چلنے والا/والی، صرف اپنے طریقے سے کام کرنے والا/والی۔ تفويت: انتقال ملکیت، منتقلی فروخت۔ تفاوت: اختلاف، عدم تشابہ، فرق، نمایاں فرق، عدم آہنگی۔ افتيات علی: سے غداری، بغاوت، کا افشائے راز، کی خلاف ورزی۔ فائت: گزرا ہوا وقت، گزرنے والا، جلدی گزر جانے والا، دم بھر کا، چند روزہ، ناپائیدار، عارضی۔ مُتفاوِت: مختلف۔

فوج: ۱۔ فَاجَ ۔فَوْجًا المسکُ: مشک کی خوشبو کا بھڑکنا، پھیلنا، مہکنا۔ اَفَاجَ الرجُلُ: جلدی کرنا۔ — الفرسُ: گھوڑے کا دوڑنا۔

۲۔ فَاجَ ۔فَوْجًا النهارُ: دن کا ٹھنڈا ہونا۔ فَوَّجَ عن نفسه: اپنے آپ کو ٹھنڈا کرنا۔ کہا جاتا ہے: لستُ براحٍ حتی أُفَوِّجَ: میں جب تک اپنے آپ کو ٹھنڈا نہ کر لوں، نہیں جاؤں گا۔

۳۔ اُسْتُفيجَ: کو ہلکا سمجھا جانا، کو سنجیدگی سے نہ لیا جانا، کو کوئی اہمیت نہ دیا جانا۔

۴۔ الفَوْج جمع اَفْوَاج و فُؤُوج جج اَفَاوِج و اَفَايِج و اَفَاوِيج: جماعت، گروہ، فوج کا دستہ، رسالہ۔ الفائجة: جماعت، سخت زمین یا ریت کے دو ٹیلوں کے درمیان میں کشادہ جگہ۔

○ فَوْج جمع اَفْوَاج: گروہ، جمگھٹا، انبوہ شفٹ، ہجوم، فوجی دستہ، منڈلی، جتھہ، کسی خاص مہم پر بھیجا جانے والا فوجی دستہ، پارٹی، بٹالین، رجمنٹ۔ اَفْوَاجًا: انبوہ در انبوہ، گروہ در گروہ۔ تبدُّلُ الفوج: شفٹ کی تبدیلی۔

فوح: فَاحَ ۔فَوْحًا و فُؤُوحًا و فَوَحَانًا ت القِدرُ: ہانڈی کا جوش مارنا۔ — ت الشجّةُ: زخم کا خون پھینکنا۔ — الزهرُ: پھول کا مہکنا۔ — المسکُ او الطِيبُ: مشک یا خوشبو کا بھڑکنا۔ اَفَاحَ الدمَ: خون گرانا، بہانا۔ — القِدرَ: ہانڈی کو جوش دینا۔ تَفَاوَحَ الزهرُ: پھول کا مہکنا، کی خوشبو بھڑکنا۔ فوحُ الحرّ: گرمی کی شدت۔

○ فاح منه شذا القداسة: وہ ایک مقدس شخص مشہور ہوا۔ فَوْحة: خوشبو دار ظہور، خوشبو کا سانس۔ فَوّاح: خوشبو پھیلاتا ہوا۔

فوخ: فاخ ۔فَوَاخَانًا ت الريحُ: ہوا کا چلتے وقت آواز نکالنا۔ الرجلُ: گوز کرنا۔ — الزِقّ: مشک کا منہ کھول کر ہوا نکالنا۔

فود: ۱۔ فَادَ ۔فَوْدًا: مرنا۔ اَفَادَ إفادةً الرجُلَ: کو مارنا، ہلاک کرنا۔ المِفْوَاد: تلف کرنے والا۔

۲۔ فَادَ ۔فَوْدًا المالُ لفلان: مال فلاں کے قبضہ میں رہنا۔ اس سے الفائدہ اسم ہے۔ اَفَادَ إفادةً فلانٌ المالَ: مال جمع کرنا، کمانا۔ — فلانًا مالاً او عِلمًا: کو مال یا علم عطا کرنا، کو مال یا علم کے ذریعے فائدہ پہنچانا۔ اِستَفَادَهُ: کو حاصل کرنا۔

۳۔ فَادَ ۔فَوْدًا الشیءَ بالشیءِ: چیز کو چیز میں ملانا۔

۴۔ تَفَوَّدَ الوعلُ فوق الجبل: پہاڑی بکری کا پہاڑ پر چڑھنا۔

۵۔ الفَوْد جمع اَفْوَاد (ع ا): کنپٹی، کنپٹی کے بال۔ (کہا جاتا ہے: بدا الشیبُ بِفَودَيه: اسکی دونوں کنپٹیاں سفید ہو گئیں)، بڑا تھیلا، گون، فوج، کنارہ۔ فَوْدُ الخباء او الوادی: خیمہ یا وادی کا کنارہ۔

۶۔ الفودج: ہودج، دلہن کی پالکی۔

فور: فَارَ ۔فَوْرًا و فَوَرَانًا و فُؤُورًا ت القِدرُ: ہانڈی کا جوش کھانا اور ابلنا۔ — الماءُ: پانی کا زمین سے پھوٹ نکلنا اور بہنا۔ — العِرقُ: رگ کا پھڑکنا۔ — فَوَارًا و فَوَرَانًا المِسکُ: خوشبو کا بھڑکنا۔ — فَوْرًا و اَفَارَ القِدرَ: ہانڈی کو جوش دینا۔ الفائر

(فا): بھڑکے ہوئے غصہ والا۔ فار فائرُہٗ: اس کا غصہ بھڑک اٹھا۔ فارۃُ الابل: اونٹوں کی کھال کے تر ہوجانے کے بعد کی بدبو۔ الفور (مص): بہت جلدی۔ کہا جاتا ہے: رجع من فورِہٖ: وہ بلا توقف بہت جلد واپس ہوا۔ فورُ کلّ شیءٍ: ہر چیز کا اول۔ الفورۃ من الحرّ او الغضب: گرمی یا غصہ کی شدت وتیزی۔ کہا جاتا ہے: اخذتُ الشیءَ بفورتہٖ: میں نے چیز کو اس کی ابتداء ہی میں لے لیا۔ فورۃ النہار: دن کی ابتداء۔ العشاء: عشاء کی نماز کے بعد کا وقت۔ ۔ الناس: لوگوں کے جمع ہونے کی جگہ۔ ۔ الکبد (طب): جگر کا التہاب۔ الفوارۃ: ہانڈی کا اُبال۔ الفوّار: مبالغہ کا صیغہ، بہت جوشیلا۔ الفوّارۃ: فوّار کا مؤنث: پانی نکلنے کی جگہ، چشمہ (عام لوگوں کے نزدیک) فوارہ (fountain)۔ الفیُّور: بہت جلد غضبناک ہونے والا۔

۲۔ فارَ فورًا و افار المیزانَ: ترازو کی زبان کے اِدھر اُدھر کے لوہے بنانا۔ فِیاران: ترازو کی زبان کے اِدھر اُدھر کے لوہے۔

۳۔ الفار واحد فارۃ (ح): چوہا، جدید ادباء کی ضرب المثل ہے: حَبِلَ الجبلُ فولدَ فارۃً (لفظی ترجمہ: پہاڑ کو حمل ہوا تو اس نے چوہیا جنی) کھودا پہاڑ نکلا چوہا۔ الفُور مُفرد فائر (ح): ہرنیاں۔ کہا جاتا ہے: لا افعلہ ما لألأتِ الفُوْر: جب تک ہرنیاں اپنی دم ہلاتی رہیں گی، میں یہ کام نہیں کروں گا، مراد کبھی نہیں کروں گا۔

فارَ فورًا و فَوَرانًا: ابلنا، سنسنانا، ابلنے کی قریب ہونا، بلبلے اڑانا سے بلبلے ابھرنا یا نکلنا، غرغر بہنا، غصے یا جوش میں ہونا، بلبلے چھوڑنا، آگ بھبھوکا ہونا، زور سے نکلنا، تیزی سے نکلنا (پانی کا زمین سے)۔ فوّرَ ہ: کو اُبالنا، برانگیختہ کرنا، جوش میں لانا، بھڑکانا۔ افارَ ہ: کو اُبالنا۔ فَوْر: ابلنا، سنسنانا، بلبلے ابھرنا، نکلنا یا اڑانا، آپے سے باہر ہونا، بھپکا، جوش، ابال۔ فورًا: فوراً، فی الفور، اسی وقت، اسی دم، بلا تاخیر۔ مِن الفور، من فورہ من فورھا یا علی الفور: فوراً، فی الفور، اسی وقت، اسی دم، بلا تاخیر۔ فَوْری: فوری، بلا تاخیر۔ فَوْرۃ: بھبھوکا، طیش، ہٹ پڑنا، بدمزاجی کا غلبہ۔ فوّار: ابلتا ہوا، ابلنے والا، پرجوش، آپے سے باہر ہوجانے والا، جوش یا ابال کی حالت میں، سنسناتا، ساں ساں کرنا، بلبلے اٹھاتا، جھاگ دار، کف دار، تیز مزاج، جوشیلا، زود رنج، جلد طیش میں آجانے والا۔ فَوَران: ابلنا، سنسنانا، بلبلے اڑانا یا نکالنا، آپے سے باہر ہونا، بھپکا، جوش، ابال، بھڑک اٹھنا، غصہ میں لال پیلا ہونا، آگ بگولا ہونا، ہیجان۔ فائرۃ: اودھم، دھما چوکڑی، ہنگامہ، گڑبڑ، شور وغوغا، ہلچل، اضطراب، جوش۔

فوز: ا۔ فازَ فوزاً بالامر: میں کامیاب ہونا۔ ۔ من المکروہ: ناپسندیدہ چیز سے نجات پانا۔ فوّزَ تفویزاً الطریقُ: ظاہر ہونا، نظر آنا۔ افازَ فلانًا بکذا: کو میں کامیاب کرنا۔ المَفازۃ جمع مَفازات و مَفاوِز: کامیابی کی جگہ یا سبب، نجات کی جگہ یا سبب۔

۲۔ فازَ فوزاً الرجلُ: ہلاک ہونا، مرجانا۔ فوّزَ تفویزاً: ایک زمین سے دوسری زمین میں جانا۔ ۔ الرجُلُ: گزرنا، مرنا۔ ۔ الراعی بابلہ: چرواہے کا اپنے اونٹوں کے ساتھ جنگل طے کرنا۔ تفوّزَ: ایک زمین سے نکل کر دوسری میں جانا۔ الفازۃ: دو کھمبوں والا سائبان۔ کہا جاتا ہے: ضربَ الفازۃ بالمفازۃ: اس نے بیابان میں خیمہ لگایا۔ المفازۃ جمع مَفازات و مَفاوِز: ہلاکت کی جگہ یا سبب، وہ بیابان جس میں پانی نہ ہو۔

فازَ فوزًا: کامیاب ہونا، فتح یاب ہونا، فتح حاصل کرنا۔ ۔ ب: کو حاصل کرنا، کو جیتنا، کو انجام دینا، بجا لانا، پورا کرنا، میں کامیاب ہونا، فائز المرام ہونا، کو لینا، پانا۔ ۔ علی ب: سے (دشمن) کو شکست دینا، کو سے/ کے ذریعے مات دینا۔ فاز من: سے بچ نکلنا، سے نجات یا چھٹکارا حاصل کرنا۔ ما فاز بطائلٍ: ناکام رہنا، کچھ نہ کرسکنا۔ فوّزَ: بیابان عبور کرنا، بیابان میں سفر کرنا۔ فوز: کامیابی، فتح، حصول، تکمیل، فائز المرامی، نجات۔ مَفازۃ جمع مفازات و مَفاوِز: بیابان، ریگستان۔ فائز: کامیاب، فاتح، جیتنے والا مؤنث فائزۃ۔

فوسفات: فاسفیٹ (phosphate)۔

فوش: الفُوشِیا (ن): ایک نباتات، جس کے پھول خوبصورت اور مختلف رنگوں کے ہوتے ہیں۔

فوض: ا۔ فوّضَ تفویضًا الیہ الامرَ: کے کوئی معاملہ سپرد کرنا، کو اختیار سونپ دینا، کو میں حاکم بنا دینا۔ المُفوَّض: بااختیار کارکن، کارندہ، ڈپٹی، مختار، کمشنر حاکم، اعلی۔ المُفوَّض السامی: ہائی کمشنر۔ وزیر مُفوَّض مدار المہام Minister plenipotentiary مفوّض الشرطہ: پولیس کمشنر۔ المُفوَّضیۃ: کمشنر کا دفتر یا منصب، چھوٹے درجے کا سفارت خانہ۔ المفوّضیۃ العلیا: ہائی کمشنر کا دفتر۔ مُستشار المفوّضیۃ: چھوٹے درجے کے سفارت خانہ کا مشیر۔

۲۔ فوّضَ تفویضًا المرأۃ: عورت کی مہر کے بغیر شادی کرنا۔

۳۔ فاوضَ مُفاوضۃً فی الامر: میں برابر ہونا، میں برابر کا شریک ہونا، پر سے بات چیت کرنا، مذاکرات کرنا۔ تفاوضَ القومُ فی کذا: میں بعض کا بعض کے ساتھ شریک ہونا، میں ایک دوسرے سے بات چیت کرنا۔ ۔ الشریکان فی المال: مال میں برابر کا شریک ہونا۔ تفاوضُوا فی الحدیث: بات چیت شروع کرنا۔ کہا جاتا ہے: قومٌ فوضَی: ایسے لوگ جو برابر کے درجے کے ہوں اور ان کا کوئی سربراہ نہ ہو۔ امرُھُم فوضَی بینھم و فوضُوضَی و فوضُوضاء: یہ لوگ ایسے شریک ہیں کہ ان میں سے ہر ایک شخص دوسرے کے معاملہ میں تصرف کا حق رکھتا ہے۔ اموالُھم فوضُوضَی بینھم و فوضُوضَی و فوضُوضَاء: وہ سب مال میں برابر کے شریک ہیں کسی کو دوسرے پر ترجیح نہیں۔ الفوضَوِیّ: نراجی۔ الفوضَوِیَّۃ: لاحکومیت، فوضویت، بدنظمی، نراج، طوائف الملوکی (anarchy)۔ المفاوضۃ (مص): کہا جاتا ہے: شرکۃٌ مُفاوضۃٌ و شرکۃُ مُفاوضۃٍ: ایسی شرکت جس میں شریک مال، تصرف اور دین (قرض) کے لحاظ سے برابر ہوں۔ اس کے مقابلہ میں شرکۃ العنان ہے۔ مُفاوضۃ العلماءِ: علمی مسائل میں مذاکرہ اور مباحثہ جس کی وجہ سے ایک دوسرے کی تحقیق معلوم ہوجائے۔

فاشی: فسطائی، فاشستی (fascist)۔ فُوصفُور: فاسفورس (phosphorus)۔

فوّضَ الی/ل ہ: کے کچھ سپرد کرنا، کو کی تحویل میں دینا، کو کے حوالے کرنا، کو کا مختار بنانا۔ ۔ ل/الی: کو اختیار دینا، مختار کرنا، مجاز کرنا، کو نائب یا نمائندہ بنا کر بھیجنا، کو مکمل اختیار دینا۔ فاوضَ ہ: کی گفت وشنید کرنا۔ ۔ فی ہ/مع: سے کے بارے میں مشورہ کرنا، صلاح مشورہ کرنا، سے کے بارے میں بات چیت کرنا، مذاکرات کرنا۔ تفاوضَ فی: پر، کے بارے میں ایک دوسرے سے مذاکرات کرنا، بات چیت کرنا۔ ۔ فی: کی گفت وشنید کرنا۔ ۔ فی مع: کے بارے میں کے ساتھ بات چیت کرنا، مذاکرات کرنا۔ فوضَی: گڑبڑ، خرابی، ابتری، افراتفری، پراگندگی، الجھن، سخت بدنظمی، نراج، فوضویت۔ تفویض: سپرد کرنا، حوالہ کرنا، اختیار دینا، اختیار تفویض کرنا، اختیار، اختیارات تفویض کرنے والا فرمان (رائے دہندگان کی نمائندوں کو) ہدایت، انتدابی اختیار، مختار کا ذریعہ، مختار نامہ، مختاری۔ تفویض مطلق او تام:

عام مختاری غیر محدود اختیار۔ وثیقة التفویض: مختار نامہ۔ مُفاوَضة جمع مُفاوَضات: تذکرہ، بات چیت، گفتگو، شراکت فتح یاب۔ المفاوضات: بات چیت یا مذاکرات کا آغاز کرنا۔

فوط: فَوَّطَ ہُ: کو پٹکا یا پٹی پہنانا۔ الفُوطَة جمع فُوَط: پٹکا یا پٹی جسے خدام، چپڑاسی یا اردلی وغیرہ پہنتے ہیں، لفظ سندھی یا ترکی زبان کا بتایا جاتا ہے۔ عند العامة: (عوام کے نزدیک) دستی رومال جس سے ہاتھ پونچھے جائیں۔ اسے منشفة بھی کہتے ہیں۔ ناک صاف کرنے کا رومال۔

ج فُوطة جمع فُوَط: پیش بند (apron)، بچے کے سینہ پر لگایا ہوا فالتو کپڑا، (pin afore)، دستپاک (napkin)، کھانے کی میز کا رومال (serviette)، تولیہ صافی (towel)۔

فوظ: فاظَ۔ فَوْظًا و فَوَاظًا: مرنا۔ کہا جاتا ہے حَانَ فَوْظُهُ: اس کی موت کا وقت قریب آ گیا۔

فوع: فَاعَ۔ فَوْعًا الحشراتُ: کیڑے مکوڑوں کا کثرت سے نکل آنا (عوام کی زبان میں)۔ تَفَوَّعَ المریضُ: بیمار کا قے کرنا (عوام کی زبان میں)۔ الفَوْعَة من الطیب: خوشبو کی مہک۔ — من السُمّ: زہر کی تیزی۔ — من الشم: سونگھنے کی تیز حس۔ — من الشباب: جوانی کی ابتداء، آغاز جوانی۔

فوغ: افاغَ۔ فَوْغًا الطیبُ: خوشبو بھر کرنا، مہکنا۔ الفَوْغة من الطیب: خوشبو کی مہک۔ الفائغة: تیز خوشبو جو ناک کو بھر دے۔ الفَوَغ: منہ کی موٹائی۔ الأفْوَغ: موٹے منہ والا۔ کہا جاتا ہے فَمٌ أفْوَغ: موٹا منہ، بڑا منہ۔ رَجُلٌ أفْوَغ: بڑے منہ والا، موٹے منہ والا۔

فوف: افاف۔ فَوْفًا: انگوٹھے اور شہادت کی انگلی کے ناخنوں کو ملا کر سائل کو اشارہ کرنا کہ تجھے اتنا سا بھی نہ ملے گا، یعنی تجھے کچھ نہیں دوں گا۔ الفُوف۔ واحد فُوفَة جمع أفْواف: غلہ کے دانوں کے اوپر کا چھلکا۔ — والفُوف واحد فُوفَة جمع أفْواف: جوانوں کے ناخنوں کی سفیدی، روئی کے ٹکڑے۔ کہا جاتا ہے: ماذاقَ فُوفًا و ما أغنی فُوفًا: اس نے کچھ نہیں چکھا، اس نے ذرا فائدہ نہ دیا۔ ثوبُ أفْوافٍ و ثوبٌ مُفَوَّف: باریک کپڑا، وہ کپڑا جس میں لمبے رخ سفید دھاریاں ہوں۔

۲ الفُوف و الفَوف واحد فُوفَة و فَوفَة جمع أفْواف: گائے بیل کا مثانہ، یمن کے دھاریدار کپڑوں کی ایک قسم۔

۳ الفَوفَل و الفُوفَل (ن): ایک خوشبودار پھل۔

ج فُوف: چھلی، پوست، جالا۔ فُوفَة: چھلی، پوست، جالا۔ ثوبٌ مُفَوَّف: سفید دھاریوں والا کپڑا۔

فوق: افاقَ۔ فَوْقًا و فَواقًا الشیءَ: سے بلند ہونا۔ — اصحابَهُ بالفضل او العلم: اپنے ہمعصروں سے فضیلت یا علم میں بڑھ جانا۔ فَوَّقَ ہ علی قومه: کو اپنی قوم پر فضیلت دینا۔ تفَوَّقَ علی قومه: اپنی قوم پر برتری دکھانا۔ الفائق (ف) جمع فائقون و فَوَقَة: اپنی نوع میں عمدہ اور خالص۔ فَوق: اوپر (تحت کا الٹ) ظرف مکان ہے، کبھی زمانے کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے۔ جیسے اقمتُ فوق شهرٍ: میں نے ایک مہینہ سے زیادہ قیام کیا، کبھی زیادتی اور فضل پر دلالت کرتا ہے جیسے العشرة فوق التسعة: (دس نو سے بڑا ہے) هذا فوق ذلك: یہ اس سے بہتر ہے، کبھی بطور اسم استعمال ہوتا ہے۔ جیسے: اذا ذُكِرتَ فكُلٌّ فوق دُونُ: (جب تمہارا ذکر کیا جائے تو ہر اونچا نیچا ناکافی ہے۔) الفَوقانی: التحتانی کا الٹ، اوپر والا۔ فِیقَةُ الضحی جمع فِیَق و فِیَق و فِیقات و أفْواق و افاویق: چاشت کی ابتداء، کہا جاتا ہے أرْضَعَنِی افاویقَ برّہ: اس نے میرے ساتھ بہترین احسانات کئے۔ شاعرٌ مُفِیق: اونچے درجے کا شاعر۔

۲ فاقَ۔ فُواقًا: ہچکی آنا۔ فُواقًا و فُؤوقًا الرجلُ: کی جان نکلنے لگنا یا مرجانا۔ انْفاقَ انفیاقًا الجملُ: اونٹ کا لاغر ہونا، ہلاک ہونا۔ الفُواق جمع أفْوِقة و آفِقَة و جج أفْوِقات: جان کنی کے وقت کی ہچکی۔ (طب) نزع کا غرغرہ، عوام اسے الحازوقة کہتے ہیں۔

۳ فاقَ۔ فَوْقًا السهمَ: سوفار تیر کو توڑنا۔ — الشیءَ: چیز کو توڑنا۔ — یَفاقُ و فَوِقَ یَفْوَقُ فاقًا و فوقًا و فَوَقًا السهمُ: سوفار میں کجی یا شکستگی پیدا ہونا۔ فَوَّقَ السهمَ: تیر میں سوفار لگانا۔ أفاقَ إفاقَةً و أفْوَقَ إفْواقًا و أوْفَقَ ایفاقًا السهمَ: تیز پھینکنے کے لئے وتر قوس پر سوفار رکھنا۔ انْفاقَ انفیاقًا السهمُ: تیر کا سوفار ٹوٹ جانا۔ الفُوق جمع فُوَق و أفْواق: سوفار، تیر کا دندانہ، دانتا۔ کہا جاتا ہے: لهُ من كذا سهمٌ ذو فُوقٍ: اس کے لئے اس میں پورا حصہ ہے هو أعلاهم فُوقًا: وہ ان میں سب سے زیادہ حصے والا ہے۔ الفَوَق: سوفار کی کجی اور شکستگی۔ الفَواق (مص): کہا جاتا ہے له من كذا سهمٌ ذو فَواقٍ: اس کے لئے اس میں پورا حصہ ہے۔ الفُوقة: جمع فُوَق و فُقًا: تیر کا دندانہ، دانتا۔ الفائق (ع ا): سر اور گردن کے جوڑ کی جگہ۔ السهمُ الأفْوَق: تیز جس کا سوفار ٹوٹ گیا ہو۔

۴ فَوَّقَ الفصیلَ: بچہ کو رک رک کر دودھ پلانا۔ افاقَ إفاقةً الحالبُ: دو دفعہ کے دودھ دوہنے کے بیچ میں ٹھہر جانا۔ — ت الناقةُ: اونٹنی کے تھن میں دودھ جمع ہونا۔ صفت مُفِیق و مُفِیقَة جمع مَفاوِیق و فُیُق۔ تَفَوَّقَ الشرابَ: کو تھوڑا تھوڑا کر کے پینا۔ — ت الناقةَ: اونٹنی کو ایک مرتبہ دوہنے کے بعد بچہ کو دودھ میں لگا کر دوبارہ دوہنا۔ — الفصیلُ: بچہ کا گھونٹ گھونٹ دودھ پینا۔ — مالَهُ: مال کو ٹھہر ٹھہر کر خرچ کرنا۔ استَفاقَ الناقةَ: اونٹنی کو مہلت دے کر دوہنا۔ الفِیقة جمع فِیَق و فِیَق و فِیقات و أفْواق و افاویق: وہ دودھ جو دو دفعہ دوہنے کے وقت درمیان تھن میں جمع ہو جائے۔ الأفاویق: وہ پانی جو بادل میں جمع ہو جائے اور تھوڑا تھوڑا برسے۔ الفَواق و الفُواق (دونوں مصدر ہیں): دو دفعہ دوہنے کے درمیان کا وقت، دوہنے والے کے ہاتھ سے تھنوں کو دبانے اور ہاتھ کھولنے کے درمیان کا وقت، اور اسی سے ان کا قول ہے أمْهِلْنِی قدرَ فواقِ حالبٍ: مجھے ذرا سی مہلت دو۔ طعامٌ مُفَوَّق: وہ کھانا جو تھوڑا تھوڑا لیا جائے۔

۵ افاقَ إفاقةً من مرضه: بیماری سے صحت یاب ہونا۔ — السکرانُ من سُکرِہ: مدہوش کا نشہ سے ہوش میں آنا۔ — من النوم: نیند سے بیدار ہونا۔ — المجنونُ من جُنونه: دیوانگی کے بعد دیوانے کی عقل کا لوٹ آنا۔ — الزمانُ: زمانہ کا تنگی کے بعد فراخی لانا۔ — عنه النعاسُ: نیند کا اچٹ جانا۔ — من غفلته: چوکنا ہونا۔ استَفاقَ الرجلُ من نومه او مرضه او غفلته: نیند سے بیدار ہونا، مرض سے صحت یاب ہونا، غفلت سے ہوشیار ہونا۔ الفُواق: افاق کا اسم۔ استَفاقَ العلیلُ: بیمار کا مرض سے صحت یاب ہونا، رو بہ صحت ہونا۔

۶ افْتاقَ الرجلُ: محتاج ہونا، فقیر ہونا۔ المُفاق: صحراء۔ الفاقة: حاجت، فقر، مفلسی، محتاجی۔

۷ الفاق: کھانے سے بھرا ہوا بڑا پیالہ، کنگھی۔ الفُوق: زبان کا کنارہ، پہلا راستہ، کہا جاتا ہے ما ارتد علی فُوقِه: وہ گیا اور لوٹا نہیں۔ الفِیقة: ب جمع فِیَق و فِیَق و فِیقات و أفْواق و افاویق من اللیل: رات کا اکثر حصہ۔

ج فاقَ۔ فَوقًا و فَواقًا ہ/ ہ: پر سبقت لیجانا، بازی لیجانا۔

شرف رکھنا، سے اونچا ہونا، سے کہیں بلند ہونا ــ ہ: سے برتر ہونا، بڑھیا اور بہتر ہونا ــ ہ: سے ماوراء ہونا، بلندتر ہونا، اعلی ہونا، سے زیادہ ہونا ــ زیادہ اہم ہونا، زیادہ وزنی ہونا، زیادہ بھاری ہونا ــ علی: کو یاد کرنا ـ فَاقَ بنفسہ فُوُوقًا و فُوَاقًا: مرجانا، دم دے دینا ـ فَوَّقَ ہ إلی: (ہتھیار) کا رخ کی طرف کرنا ـ ہ إلی: کا رخ کی طرف پھیرنا ــ ہ: کو جگانا، بیدار کرنا، ہوش میں لانا، کو یاد دلانا ــ ہ: (سر سے) نشہ اتارنا ـ أَفَاقَ من: سے صحت پانا، سے صحت یا طاقت بحال ہونا، سے افاقہ یابی کی حالت میں ہونا، روبہ صحت ہونا ـ دوبارہ صحت یاب ہونا، بیدار ہونا ـ
ـ من النوم: نیند سے بیدار ہونا ـ من: (نشہ، بیہوشی سے) ہوش میں آنا ــ ہ من: کو سے جگانا، بیدار کرنا، جوش میں لانا ـ تَفَوَّقَ علی: سے برتر ہونا، سے بڑھ جانا، بازی لے جانا، پر سبقت لیجانا، سے سبقت لیجانا، سے بڑھنا، یا اونچا ہونا، سے کہیں بلند ہونا ــ
ب: میں، کے ساتھ عمدہ کام کرنا، میں، کے ساتھ نمایاں مہارت کا مظاہرہ کرنا ــ فی: (کسی نصاب تعلیم میں) امتیازی نمبروں سے امتحان پاس کرنا ـ
إِسْتَفَاقَ من: سے صحت یاب ہونا، روبہ صحت ہونا ـ
ـ من النوم: نیند سے بیدار ہونا: بیدار ہونا ـ
من: (بیہوشی، نشہ سے) ہوش میں آنا ـ فَوقَ: (کے) اوپر، پر، کی چوٹی پر، سے ماوراء، سے زیادہ ـ فَوقَ الحدِّ: لامحدود، بے حد، متناہی، حد سے زیادہ فزوں از حد، بہت زیادہ، مبالغہ آمیز، مبالغہ آمیزانہ ـ فوقَ ذلك: مزید برآں، کے علاوہ، سے ماوراء ـ فوقَ البنفسجی: ماورائے بنفشجی (ultra violet) ـ فوقَ الطبیعة: خارق عادت، مافوق الفطرت (supernaltural)
فوق العادة: غیر معمولی؛ خصوصی یا ہنگامی (اجلاس وغیرہ) ـ فوقَ أنّه: اس حقیقت کے علاوہ کہ یہ ـ
فَمَا فوق: اور اس سے اوپر اور اس سے زیادہ ـ من فَوقِه: اس پر، اس کے اوپر سے ـ فَوقانی: اونچا ـ
فَاقَة: غربت، احتیاج، ضرورت مندی، مفلسی محتاجی ـ
فُوَاق: ہچکیاں، دم واپسیں (موت کے وقت) ـ أفاويق (واحد فِيقَة): دوبارہ دوہنے کے درمیان تھن میں جمع ہونے والا دودھ ــ مجازاً: عطیے، تحفے، بخششیں، مہربانیاں، دان، خیراتیں ـ لم رَضَعنی أفاويق برّہ: اس نے مجھ پر عنایات کی بوچھاڑ کی یا بھرمار کی ـ
تفوّق: برتری، زیادتی، اہمیت، تسلط، فوقیت، بالادستی، اوسط سے بڑھ کر کام، صلاحیت، ذہانت، طباعی، جوہر ـ فَائِق: برتر، بہت عمدہ، انتہائی خوش نما، درجہ اول کا، نمایاں، غیر معمولی، جاذب توجہ، بہترین، ممتاز، حد سے متجاوز، بیدار، چوکنا، چوکس، ہوشیار ـ مُفِيق: بیدار، جاگتا ہوا، چوکنا، چوکس ہوشیار ـ مُتَفَوِّق: برتر، بہت عمدہ، اول درجے کا، انتہائی، نمایاں، غیر معمولی، جاذب توجہ، فاتح ـ مُسْتَفِيق: بیدار، جاگتا ہوا، چوکنا، چوکس، ہوشیار ـ

فول: الفُول (ن): لوبیا ـ الفَوَّال: لوبیا بیچنے والا، لوبیا پکانے والا ـ

فُول: (اسم جنس واحد فُولَة) جمع فُولَات: باقلی، لوبیا، پھلی ـ فول مُدَمَّس: تیل میں پکائی ہوئی پھلیاں (مصر کا قومی کھانا) ـ فُول سُودانی: مونگ پھلی، مونگ پھلیاں ـ فَوَّال: لوبیا یا مونگ پھلی بیچنے والا ـ

فوم: الفُوَم: روٹی پکانا ـ الفُوم جمع فُومَان (ز): گیہوں، روٹی، ہر وہ غلہ جس کی روٹی پکائی جائے ـ
الفُومَة جمع فُوم: فوم کا واحد، خوشہ ـ

۲ الفُوم جمع فُومان (ن): لہسن، مٹر ـ الفُومَة جمع فُوَم: چٹکی یعنی اتنی مقدار جو دو انگلیوں سے اٹھائی جائے ـ
الفُومِي الأَسْوَد: ایک سبزی ـ الفامِيّ: سبزی فروش، کنجڑا ـ

فونوغراف جمع فونوغرافات: گراموفون (gramophone) ـ

فون: الفَاوَانِيا او عودُ الصليب (ن): ایک پھولدار پودا ـ

فوه: افاه ـ فَوْهًا بكذا: (کچھ) کہنا ـ فَوِهَ ـ فَوَهًا: فراخ دہن ہونا ـ فَوَّهَ ہ: کو فراخ دہن بنانا ـ فَاوَهَ مُفَاوَهَةً و فَاهَى مُفَاهَاةً فلانًا: سے گفتگو کرنا، فخریہ باتیں کرنا ـ تَفَوَّهَ بكذا: کچھ کہنا ـ المكانَ: جگہ کی فراخی میں داخل ہونا ـ تَفَاوَهَ القومُ بكذا: کے بارے میں آپس میں گفتگو کرنا ـ إِسْتَفَاهَ استِفَاهًا و استِفَاهَةً: کسی کا کمی کے بعد کھانا پینا بڑھ جانا ـ الفُوه و الفَاه و الفِيه جمع أفواه: منہ ـ فُو: اسمائے خمسہ مکبرہ سے ہے۔ اس کا اعراب حالت رفعی میں واؤ، حالت نصبی میں الف اور حالت جری میں یاء کے ساتھ آتا ہے، بشرطیکہ مفرد مکبر ہو اور یائے متکلم کے علاوہ کسی دوسرے اسم کی طرف مضاف ہو۔ چنانچہ اس کا استعمال بحسب عوامل مختلفہ فُوهُ و فاهُ و فِيهِ یعنی فَمُهُ و فَمَهُ و فَمِهِ ہے ـ سقط لِفيه: وہ منہ کے بل گر پڑا ـ كلّمتُه فاهُ إلی فِيَّ: میں نے اس سے روبرو گفتگو کی اس میں فاہ حال ہونے کی وجہ سے منصوب ہے۔ مبتدا قرار دے کر رفع بھی جائز ہے اور یہ بھی جائز ہے کہ پورے جملہ کو حال قرار دیا جائے اور كَلَّمتُه فوهُ إلی فِيّ کہا جائے ـ الفَوَه: منہ کی کشادگی، دانتوں کا لمبا ہونا اور ہونٹوں سے باہر نکلنا ـ
الفُوَيه: فوہ کی تصغیر، چھوٹا منہ ـ الفُوهَة جمع فُوهَات من الوادی و الطریق و جبل النار: وادی، راستہ یا آتش فشاں پہاڑ کا دہانہ ـ الفَوْهَة: فاہ کا اسم مرہ، منہ ـ الفُوَّهَة: گفتگو، غیبت۔ کہا جاتا ہے فلانٌ يخاف فُوَّهَةَ الناس: فلاں شخص لوگوں کی غیبت سے ڈرتا ہے ـ انہ لذو فُوَّهِةٍ: وہ سخت کلام اور تیز زبان ہے ـ ان ردّ الفُوّهة لشديد: منہ سے نکلی ہوئی بات لوٹانا دشوار ہے ـ جمع فُوَّهات و أفْوَاه و فَوَائه: چیز کا اول ـ من الطریق و الوادی و جبل النار: راستہ، وادی اور آتش فشاں پہاڑ کا دہانہ ـ
الفُوَّهَة التنفسيّة: کیڑے مکوڑوں کے سانس لینے کے راستے ـ الفَيِّه مؤنث فَيِّهَة: بہت بولنے والا، بلیغ، بہت کھانے والا آدمی و جانور ـ الأفْوَه مؤنث فَوْهَاء جمع فُوْه: چوڑے منہ والا ـ طعنة فَوْهَاء: نیزے کا چوڑا زخم ـ المُفَوَّه: بڑا بولنے والا، بلیغ۔ کہا جاتا ہے خطیبٌ مُفَوَّهٌ: عمدہ خطبہ دینے والا ـ

۲ الفُوَّة و الفُوَّة (ن): باریک لمبی اور سرخ رنگ کے ایک درخت کی جڑیں جو رنگائی کے کام آتی ہیں اور بعض امراض کے علاج میں بھی مستعمل ہیں۔ اسے عروق الصباغین بھی کہا جاتا ہے ـ الأفواه جمع أفاويه واحد فُوه: مصالحے، خوشبو کی ڈبیاں، قسمیں ـ المُفَوَّه: فوۃ سے رنگا ہوا ـ شراب مُفَوَّہ: خوشبو ملی ہوئی شراب ـ المُفَوَّى: فُوّۃ سے رنگا ہوا ـ

فوا: الفُو (ن): ایک گھاس جس سے مرض وجع الجنب اور داء الثعلب کا علاج کیا جاتا ہے ـ الفُوَّة: اس کا ذکر فو میں آ چکا ہے ـ أرض مُفْوَاة: وہ زمین جس میں فُوّۃ گھاس بہت ہو ـ فی: حرف جر اور معانی ذیل پر دلالت کرتا ہے۔ ظرفیت: جیسے الخمر فی الزق: شراب مشکیزے میں ہے۔ مصاحبت: جیسے جاء فی القوم و قمتُ فی شروق الشمس: وہ قوم کے ساتھ آیا اور میں سورج طلوع ہونے کے ساتھ اٹھا ـ تعلیل: جیسے قُتِلَ فی ذنبه: وہ اپنے جرم کی وجہ سے قتل کیا گیا ـ مقایسہ: جیسے اعلمی فی بحره الاقطرة: میرا علم اس کے علم کے سمندر کے مقابلہ میں ایک قطرہ ہے ـ استعلاء: جیسے لأُصَلِّبَنَّكُم فی جذوع النخل: میں تمہیں کھجور کے تنوں پر سولی دوں گا، نیز باء إلی اور من کا مرادف اور ہم معنی بھی ہے: جیسے (بمعنی ب): انت بصیر فی عملك: تم اپنے کام سے واقف ہو ـ (بمعنی إلی): ردّ یدہ فی

حبیبہ: اس نے اپنا ہاتھ دوبارہ جیب میں ڈال لیا۔ (بمعنی من): جیسے: مضت عليّ ثلاثة أشهر في ثلاث سنين: مجھ پر تین سال کے کوئی تین ماہ گذرے (یعنی بصير في عملك بصير بعملك، في جيبه إلى جيبه اور في ثلاث سنين: من نحو ثلاث سنين کے معنی میں ہے۔)

○ في: میں، پر، (کے) نزدیک، (کے) پاس، (کے) اندر، اندر، (کے) دوران، کے درمیان میں، (کے) ساتھ، (کی) معیت میں، (کے) ہمراہ، (کے) بارے میں، (کے) متعلق، (پر) پر مشتمل، کی خاطر، کی طرف سے، کی وجہ سے، کے مطابق، کے تناسب سے۔ هل لك في کیا۔ پسند، کریں گے؟ کیا آپ چاہتے ہیں کہ، کیا ایسا محسوس کرتے ہیں؟ خمسة في ثلاثة: پانچ بار تین، پانچ ضرب ۳۔ خمسة امتار في عشرة: پانچ میٹر ضرب ۱۰ میٹر (چوڑائی اور لمبائی)۔ كذب في كذب: جھوٹ پر جھوٹ۔ كلام في كلام: محض لفظ ہی لفظ، بیکار گفتگو۔ نحن اقارب في اقارب: ہمارے معاشرتی تعلقات عزیز رشتہ داروں کے سے ہیں۔ فيما مضى يا فيما مضى من الزمان: ماضی میں، پہلے زمانہ میں، پہلے۔ فيما يلي يا فيما بعد: ذیل میں، آئندہ حسب ذیل، بعد میں۔ فيما اعتقد: جیسا کہ میرا ایمان ہے جیسا کہ میں پختہ یقین رکھتا ہوں۔ فيما بينهم: آپس میں، کے درمیان میں۔ تبسّم في خبث: وہ بد باطنی سے مسکرایا۔ فيما: کے دوران میں، حالانکہ، جب۔ فيما إذا: اگر، بشرطیکہ، آیا، اس صورت میں کہ

فیأ: ا۔ فاءَ يفيء فيئاً: لوٹنا، واپس آنا، اسی سے آیت کریمہ ہے: حتى تفيء إلى امر الله: یہاں تک کہ اللہ کے حکم کی طرف لوٹ آئے۔ — الظلُّ: سایہ کا ہٹ جانا۔ — فيئاً و فُيُوءاً الامر: کسی بات یا امر کی طرف رجوع کرنا۔ فيّأ تفيئةً الشجرُ: درخت کا سایہ دار ہونا۔ — تِ الرياحُ الغصونَ: ہوا کا ٹہنیوں کو ہلانا۔ أفاءَ إفاءةً الظلَّ: سایہ کا لوٹنا۔ — ہ الى كذا: کو کے پاس کی طرف لوٹانا۔ تفيّأ تفيُّؤاً الظلُّ: سایہ کا پلٹنا۔ — الشجرةَ و في الشجرة: درخت سے سایہ حاصل کرنا۔ — فلانٌ: سایہ تلاش کرنا۔ کہا جاتا ہے: تفيّأ بفيئه: کی پناہ لینا۔ إستفاءَ إستفاءةً: لوٹنا، واپس آنا۔ الفَيْء (مص) جمع أفياء و فُيُوء: سایہ، پرندوں کی ایک ٹکڑی۔ الفَيْئة: اسم مرہ، رجوع، واپسی، لوٹنا۔ الفِيئة: نوع، قسم۔ کہا جاتا ہے: انه حسن الفِيئة: وہ بہتر واپسی والا ہے۔ التفيئة (مص): کہا جاتا ہے: دخل على تفيئة فلان: وہ فلاں کے نقش قدم پر داخل ہوا۔ المُفاء: أفاء سے اسم مفعول۔ المَفْياة و المَفْيُؤة: وہ جگہ جہاں دھوپ نہ آئے، سایہ دار جگہ۔

۲۔ فاءَ — فيئاً الغنيمةَ: مال غنیمت کو لینا، اور غنیمت قرار دینا۔ أفاءَ إفاءةً على القوم فيئاً: ایک قوم کا مال لے کر دوسروں کو بطور غنیمت دینا۔ — اللهُ عليه مال القوم: اللہ کا کسی کو قوم کا مال غنیمتاً دلانا۔ تفيّأ تفيُّؤاً الاخبارَ: خبروں کے متعلق پوچھنا، خبریں حاصل کرنا۔ استفاءَ إستفاءةً المالَ: کو بطور مال غنیمت لینا۔ — الاخبارَ: خبروں کے متعلق پوچھنا، خبریں حاصل کرنا۔ الفَيْء جمع أفياء و فُيُوء: غنیمت، خراج۔

۳۔ الفَيْنة: وقت۔

○ فاءَ — فيئاً: واپس آنا، (سائے) کا مغرب سے مشرق کو منتقل ہونا۔ فيّأ: درخت کا سایہ مہیا کرنا، گھنا ہونا، سایہ دار ہونا۔ أفاءَ على ہ: کو کچھ بطور مال غنیمت دینا، کو انعام دینا، کو کچھ عطا کرنا۔ تفيّأ ہ/في: کے ساتھ اپنے آپ پر سایہ کرنا، کے نیچے سایہ تلاش کرنا۔ فيء جمع أفياء و فُيُوء: (بعد از دوپہر کا) سایہ۔ فيتامين جمع فيتامينات: وٹامن (vitamin)۔ فيتنام: ویتنام (Vietnam) (ایک ملک کا نام)۔ فيتو veto ویٹو۔ حق الفيتو: ویٹو کرنے کا حق (veto power)۔ فَيْتُون: فٹن (phaeton) (چار پہیوں والی گاڑی)

فيج: ا۔ أفاجَ في عَدْوِه: دوڑنے میں دیر کرنا۔ — القومُ في الارض: ملک میں جا کر پھیل جانا۔ الفَيْج جمع فُيُوج: ایلچی، ہرکارہ، خادم (یہ لفظ فارسی پیک سے معرب ہے)؛ لوگوں کی جماعت۔

۲۔ الفَيْج جمع فُيُوج: پست زمین۔ الفائجة جمع فوائج: دو پہاڑوں کے درمیان وادی۔

۳۔ الفيجتالين: بناسپتی تیل جو پکانے اور تلنے میں گھی اور تیل کی طرح استعمال کیا جاتا ہے (لاطینی زبان کا لفظ)

فيح: ا۔ فاحَ — فَيْحاً و فَيَحاناً الحرُّ: گرمی کا تیز ہونا۔ — تِ القِدْرُ: ہانڈی کا جوش مارنا۔ افاحَ القِدْرَ: ہانڈی کو جوش دینا۔

۲۔ فاحَ — فَيْحاً: کشادہ ہونا۔ — تِ الغارةُ: غارت کا وسیع ہونا، منتشر ہونا۔ — فَيْحاً و فُيُوحاً الدمُ: خون گرنا، بہنا۔ — تِ الشجّةُ: زخم کا بہت مقدار میں خون بہانا، زخم سے بہت خون بہنا۔ — الشيءَ: کا ڈھکنا اٹھانا (عوام کی زبان میں)۔ — الربيعُ: موسم بہار کا سرسبز ہونا۔ يفاحُ فَيَحاً: کشادہ ہونا۔ — تِ الغارةُ: غارت کا وسیع اور منتشر ہونا۔ فيّحَ الشيءَ: کو کثرت اور وسعت کے ساتھ تقسیم کرنا۔ اسی سے ہے: لو ملكتُ الدنيا لفيّحتُها في يوم واحد: اگر میں دنیا کا مالک ہوتا تو ایک ہی دن میں اسے لوگوں میں تقسیم کر دیا۔ افاحَ الدماءَ: خون بہانا۔ الفَيْح و الفَيَح: کشادگی۔ فَياحِ: غارت کا اسم۔ کہا جاتا ہے: فيحي فَياحِ: اے غارت پھیل جا۔ غارة: لوٹ ڈالنے والے گھوڑے۔ الفيّاح م فيّاحة: اسم مبالغہ ہے۔ فیاض۔ بحر فيّاحٌ: بہت وسیع سمندر۔ رجلٌ فيّاحٌ: فیاض مرد، بڑا سخی مرد۔ الأفيَح م فيحاء جمع فِيح: کشادہ، وسیع۔ الفيحاء: وسیع مکان، بصرہ، دمشق اور طرابلس کا لقب۔

○ أفيح مونث فيحاء: معطر، خوشبودار، وسیع، بہت بڑا، دور تک پھیلا ہوا۔ الفيحاء: دمشق کا لقب۔ فيّاح: بہت خوشبودار، بہت معطر، تیز بو والا۔

فيخ: فاخَ — فيخاً و فيَخاناً: دیکھو فاخَ يفوخ۔ (واوی) کیونکہ یہ فاخ یفوخ کے معنی میں ہے۔

فيد: ا۔ فادَ — فيداً: مرنا۔ — المالُ له: کا مال جاتا رہنا۔ افادَ إفادةً الرجلَ: کو مار ڈالنا۔ — الجزورَ: بکری یا اونٹ ذبح کرنا۔

۲۔ فادَ — فيْداً المالُ له: کو مال حاصل ہونا، میسر آنا۔ — ت له فائدةٌ: کو فائدہ حاصل ہونا۔ افادَ إفادةً الرجلَ علماً او مالاً: کو علم یا مال دینا۔ — منه علماً او مالاً: سے علم یا مال لینا، سے علم یا مال کا اکتساب کرنا۔ تفايدَ القومُ بالمال: ہر ایک کا ایک دوسرے کو مالی فائدہ پہنچانا۔ إستفادَ منه علماً او مالاً: سے علم یا مال لینا، سے علم یا مال کا اکتساب کرنا۔ الفائدة جمع فوائد: وہ زیادتی جو انسان کو حاصل ہو، مال یا علم جو انسان حاصل کرے یا اکتساب کرے۔ (ت): سود۔ الفائدة البسيطة: سادہ سود۔ الفائدة المركّبة: سود مرکب۔

۳۔ فادَ — فيَدًا و فيّدَ و تفيّدَ الرجلُ: ناز سے چلنا۔ الفيّاد و الفيّادة: ناز سے چلنے والا۔ کہا جاتا ہے: هو يمشي على الارض فيّادًا ميّادًا: وہ زمین پر ناز سے اکڑتا ہوا چلتا ہے۔

۴۔ فيّدَ: اُلو کی آواز سے بدفالی لینا۔ الفيّاد (ح) نر اُلو۔

۵۔ الفيد: زعفران کی پتی۔

○ أفادَہ: کو فائدہ پہنچانا، کی مدد کرنا، کو فائدہ، مدد یا کام دینا، کے لئے مفید اور ممد ہونا، کو فائدے پہنچانا۔ — ہ ہ: کو کچھ سکھانا۔ — ہ ہ/ب: کو کوئی اطلاع دینا، کی

صلاح دینا، کو سے واقف کرنا، آگاہ کرنا، مطلع کرنا، کو کی اطلاع دینا، کو کے متعلق بتانا۔ — ہ /ب: کی پولیس کو اطلاع دینا، کی پولیس کو رپورٹ کرنا۔ — ان یابان: کہ) — ہ: کو حاصل کرنا، جیتنا، اکتساب کرنا۔ — من: سے فائدہ، نفع حاصل کرنا، سے فائدہ اٹھانا، کو فائدہ یا حساب میں منتقل کرنا۔ (گرامر میں) مکمل معنی دینا۔ اِستفاد ہ: کو اکتساب کرنا، حاصل کرنا، جیتنا؛ کے متعلق جاننا، بتایا جانا، مطلع ہونا۔ — من /ب: سے فائدہ، نفع اٹھانا، سے مستفید ہونا، کو حساب یا فائدہ میں منتقل کرنا، کو برتنا، استعمال کرنا، استعمال میں لانا، کا مصرف ڈھونڈنا، کو منفعت بخش استعمال میں منتقل کرنا۔ — من: سے نتیجہ اخذ کرنا، کو لگنا، خیال کرنا، سمجھنا۔ اَفْید: زیادہ فائدہ مند، زیادہ کارآمد، زیادہ نفع بخش۔ افادۃ: افادیت، مفید ہونا، فائدہ، نفع، منفعت، جمع افادات: نوٹس، اطلاع، مکتوب، مراسلہ، پیغام، شہادت، تصدیقی بیان، حلفی بیان (عدالت میں)۔ افادۃ الاستلام: وصولی کی رسید

acknowledgment of receipt

اِستفادۃ: استعمال، استفادہ۔ فائدہ: افادیت، فائدہ، مدد، کام، نفع، منفعت، سود (روپیہ پر)، مفید سبق، نتیجہ۔ مُفید: مفید، کارآمد، سودمند، موافق، مناسب حال، منفعت بخش، معلومات افزا۔ مُفاد: مضمون، مافیہ، محتویات جوہر، لبِ لباب، خلاصہ، معنی، مفہوم، منشا (کسی مضمون کا)۔ اشاعۃ مفادھا ان: افواہ کہ، بدیں معنی کہ، جس کا مفہوم یہ ہے کہ۔ فِیدرالی: وفاقی (federalistic)۔ دولۃ فیدرالیۃ: وفاقی ریاست۔

فیر: الفِیرُوز و الفَیرُوز و الفِیرُوزَج و الفَیرُورَج: ایک قسم کا قیمتی پتھر، فیروزہ۔

○ فیرُوس جمع فیروسات: کسی متعدی مرض کا زہر (virus)۔ فِیزا: ویزہ (visa)۔ فِیزیاء: طبیعیات (physics)۔ فِیزیائی: طبیعیاتی (physical)۔ فِیسیُولوجیا: عضویات، علم اعضاء (physiology)۔ فِیش جمع فِیشات: (برقی) پلگ (electric plug)۔

فیش ا۔ فاش -فَیشًا: فخر کرنا، تکبر کرنا، صفت فائش۔ فایَش فِیاشًا و مُفایَشَۃً: سے مفاخرت کرنا۔ — الرجُل: لڑائی میں ڈینگ مارنا، کھوکھلی دھمکی دینا۔ تَفَیَّش الامر: کا لغو دعویٰ کرنا۔ تفایش القوم: ایک دوسرے پر فخر کرنا۔ الفَیّاش: بہت فضیلت والا سردار، فخر کرنے والا۔ الفَیُوش: فخر کرنے والا۔

۲۔ فَیَّش عن الامر: (میں) بزدلی کرنا، پیچھے ہٹنا۔ تَفَیَّش عنہ: سے عاجزی اور کمزوری سے پلٹ جانا۔ الفَیُوش: کمزور بزدل۔

۳۔ الفائش عند العامۃ: سطح آب وغیرہ پر تیرتا ہوا، گہرے کا اُلٹ یعنی سطحی، اس کا فعل عوام کے نزدیک واوی ہے۔ کہتے ہیں: فاش یفوش۔

۴۔ الفاشِستی: فسطائی، فاشی (fascist)۔

○ فَیّاش: شیخی خورہ، مغرور، شان یا مہارت دکھانے والا

فیص: فاصَ -فَیصًا فی الارض: زمین یا ملک میں جانا۔ — ہُ: سے بچ نکلنا۔ — منہ: سے ہٹ جانا۔ کہا جاتا ہے: مافصتُ افعل: میں کرتا رہا ہوں۔ افاصَ الکلامَ: کو ظاہر کرنا۔ — ت یدُہُ: انگلیوں کا کسی چیز کے پکڑنے سے عاجز رہنا۔ کہا جاتا ہے: مالک عنہ مَفیص: تمہارے لئے اس سے ہٹنے کی کوئی جگہ نہیں

فیض ا۔ فاضَ -فَیضًا و فَیضانًا و فُیُوضًا و فیوضا و فُیُوضَۃً و فَیضُوضَۃً السیلُ: سیلاب کا بہت ہونا اور وادی کے کنارہ سے بہنا۔ — کل سائل: ہر مائع کا بہنا۔ کہا جاتا ہے: فاضت عینُہُ: آنکھ سے آنسو بہہ پڑے۔ — الشیءُ: بہت ہونا۔ — الخبرُ: خبر کا پھیل جانا۔ — فَیضًا الاناءُ: برتن کا بھر جانا۔ — صدرُہُ بالسِرّ: بھید کو چھپا نہ سکنا، راز فاش کر دینا۔ أفاض إفاضۃَ الدمع: آنسو بہانا۔ — الماءَ: پانی گرانا۔ — الاناءَ: برتن کو لبریز کرنا۔ — القومُ من المکان: لوگوں کا جگہ سے نکل کر متفرق و منتشر ہو جانا۔ — القومُ فی الحدیث: گفتگو میں مشغول ہو جانا۔ — القومُ علی الرجل: پر غالب ہو جانا۔ — بالشیء: چیز کو پھینک دینا۔ کہا جاتا ہے: ما افاض بکلمۃ: اس نے ایک لفظ نہیں کہا، وہ کچھ نہیں بولا۔ تَفَیَّض الجفنُ: (آنکھ کا) آنسو بہانا۔ اِستَفاض۔ اِستِفاضۃَ الخبرُ: خبر کا پھیل جانا۔ — الرجُلَ: سے پانی بہانے کو کہنا۔ — المکانُ: جگہ کا کشادہ ہونا۔ — القداحَ بالقِداح: تیرے جوا کھیلنا۔ — القومُ فی الحدیث: لوگوں کا باتیں شروع کر دینا۔ — الوادی شجرا: وادی کا کشادہ اور بہت درختوں والی ہونا۔ درعٌ فاضۃ: کشادہ زرہ۔ الفَیض جمع فُیُوض و افیاض: بہت۔ کہا جاتا ہے: ماءٌ فیضٌ: بہت پانی۔ أعطاہُ غیضًا من فیضٍ: اس نے بہت میں سے اُسے تھوڑا سا دیا۔ رجلٌ فَیضٌ: بہت سخاوت کرنے والا۔ — من الخیل: بہت تیز گھوڑا۔ ارضٌ ذاتُ فیوض: بہتے پانی والی زمین۔ الفَیّاض: بہت پانی والا۔ کہا جاتا ہے: نہرٌ فیاضٌ: بہت پانی والا دریا۔ رجلٌ فیّاضٌ: بہت بخشش کرنے والا۔ حدیثٌ مُفاضٌ و مُستفیضٌ و مُستفاضٌ فیہ: پھیلی ہوئی بات۔ درعٌ مُفاضۃٌ: کشادہ زرہ۔

۲۔ فاضَ -فَیضًا و فُیُوضًا: مرجانا۔ — ت نفسُہُ: اس کی جان نکل گئی۔ الفَیض (مص): موت۔ کہا جاتا ہے: ذھبنا فی فیض فلان: ہم فلاں کے جنازے میں گئے۔

○ فاضَ - فَیضًا و فَیضانًا: چھلکنا، کناروں سے باہر آنا۔ — علی: کو غرقاب کرنا، زیرِ آب کرنا۔ —: بہنا، جاری ہونا، نکلنا، بہت ہونا، وافر ہونا، کثرت سے ہونا، افراط سے ہونا۔ — فیضا: (خبروں کا) پھیلنا۔ (فیض وفیوض مصدر کے ساتھ) فاضت روحُہ او نفسُہ: اس کی جان نکل گئی، وہ مر گیا۔ افاضَ: بہنا۔ — ہ: کو لباب لب بھرنا، کو اتنا بھرنا کہ وہ چھلکنے لگے یا کناروں سے بہہ نکلے۔ — ہ علی: کو پر انڈیلنا۔ — ہ: (آنسو) بہانا۔ — فی: اپنی بات یا تقریر میں پرگو یا یا لفاظی سے پر ہونا، بڑے دم والا ہونا، طوالت پسند ہونا، کے پیچھے کسی پابندی کے بغیر اندھا ہو جانا یا کا ہو رہنا۔ — ب: کے بارے میں تفصیل سے رپورٹ کرنا یا گفتگو کرنا، پر تفصیل سے لکھنا یا بولنا۔ — علی ب: سے کوئی چیز وغیرہ تفصیل سے بیان کرنا۔ — ب: (لفظ) کا وضاحت سے تلفظ کرنا۔ اِستفاض علی: پر انڈیلنا، پھیلانا، کو غرقاب کرنا۔ — (خبر) کا پھیلنا، بہت ہونا، کی بہتات ہونا، بہت زیادہ ہونا، مفصل ہونا، جامع اور مکمل ہونا۔ فیض: سیلاب، طوفان، طغیانی، افراط، بہتات، فراوانی جمع فیوض: چشمہ۔ فَیّاض: چھلکتا ہوا، کناروں سے بہنے والا، بہت، پرجوش، لبریز، مالا مال، مفصل، جامع (تقریر وغیرہ) بہت فیاض، سخی۔ فیاض الخاطر: ذہین، فطین، طباع، خیالات سے بھرا ہوا۔ فَیضان: طغیانی، سیلاب۔ مَفیض: باہر نکلنے کا راستہ، نکاس، موری، نالی۔ لیس لنا منہ مفیض: ہمیں یہ کرنا ہی پڑے گا۔ لایجد مفیضا من: یقیناً اسے کرنا ہوگا۔ لایجد مفیضا الی الکلام: وہ آزادی سے بات کرنے کا موقع نہیں پا سکتا۔ إفاضۃ: جامعیت، تفصیل۔ استفاضۃ: بہتات، کثرت، افراط، فراوانی، وفور۔ فائض: بہت، باافراط، کثیر، وافر، زائد جمع فوائض: (روپیہ پر) سود۔ مُستفیض: مفصل، تفصیلی، جامع۔

فیظ: فاظَ -فَیظًا و فَیظانًا و فُیُوظًا و فَیظُوظَۃً: مر جانا۔ اَفَاظَہُ اللّٰہُ: اللہ تعالیٰ کا کسی کو موت دینا۔ کہا جاتا ہے: ضربتُہُ حتی افظتُ نفسَہ: میں نے

اس کو مار کر قتل کر دیا۔ الفَیْظ (مص): موت۔ کہا جاتا ہے۔ حَانَ فَیْظُہٗ: اس کی موت کا وقت قریب آ گیا۔

فائظ: بھاری سود، سودخواری۔ فایظجی: سودخوار، سودخور۔

فیف: الفَیْف جمع اَفْیَاف و فُیُوف: وہ جنگل جس میں پانی نہ ہو، ہموار جگہ۔ ___ من الارض: مختلف ہواؤں والی زمین۔ الفَیْفَاء جمع فَیَافِ: چکنا پتھر۔ ___ والفیفاۃ و الفَیْفٰی جمع فیاف: وہ جنگل جس میں پانی نہ ہو، ہموار جگہ۔

فَیْفَاء جمع فَیَافِ: ریگستان، بیابان۔ فِیکَونت: وائی کاؤنٹ (viscount)۔

فیق: فَاقَ ـ فَیْقًا: جان دینا۔ اَفْیَقَ افیاقًا الشاعرُ: عجیب کلام کہنا۔ الفیق (مص): مرغیوں کی آواز۔

فیل: افْیَلَ ـ فَیْلَۃً و فُیُولَۃً و فَیْلُولَۃً رأیُہٗ: غلط اور کمزور رائے والا ہونا۔ صفت فائِل الرأی و فالُہٗ و فِیلُہٗ و فَیْلُہٗ (ضعیف الرای)۔ فَیَّلَ رأیَہٗ: کی رائے کو غلط اور برا کہنا۔ ___ الرجُلُ فی رأیہ: صحیح رائے قائم نہ کرنا۔ تَفَیَّلَ رأیُہٗ: کی رائے کا کمزور ہونا۔ فَال الرأی و فائِلُہٗ و فِیلُہٗ: ضعیف الرای۔ الفَیُولَۃ مص: عوام کہتے ہیں اَتمنی فَیُّولَۃً علی فلان: مجھے موقعہ ملا کہ فلاں شخص سے اپنی ضرورت پوری کروں۔ فَیِّلُ الرأی جمع اَفْیَال: کمزور رائے والا۔ الفَیَالَۃ: رائے کی کمزوری۔

۲۔ فَال ـ فَیْلَۃً و فُیُولَۃً و فَیْلُولَۃً الرجُلُ: ہاتھی جیسا بڑا ہونا۔ تَفَیَّلَ الرجُلُ: موٹا ہونا۔ الفِیل (ح) جمع اَفْیَال و فِیَلَۃ و فُیُول م فِیلَۃ: ہاتھی، مرد فرومایہ۔ داءُ الفیل (طب): ایک بیماری جس سے پاؤں سوج جاتا ہے۔ اس کو فیل پا کہتے ہیں۔ الفَیَّال جمع فَیَّالۃ: ہاتھی کا محافظ، مہاوت ہاتھی والا۔ فَیْلُ اللحم جمع اَفْیَال: بہت گوشت والا۔ المَفْیُولَاء (ح): ہاتھی کے بچے۔

۳۔ تَفَیَّلَ النباتُ: نباتات کا بڑھنا۔ الشبابُ: جوانی کا ڈھلنا۔

۴۔ الفال: الفَاْل کا مخفف۔

۵۔ الفیلَجَۃ جمع فَیَالِج (جسے الصُّلَّجۃ بھی کہتے ہیں) ریشم کے کیڑے کا کویا۔ عوام لوگ اسے الشرنقۃ کہتے ہیں۔

۶۔ الفیلَق جمع فَیَالِق: بڑا لشکر، بڑا آدمی۔

۷۔ الفَیْلَم جمع فَیَالِم: بزدل، چوڑے منہ کا کنواں، کنگھی، دسترخوان کے نیچے بچھانے کا چمڑا، تلچھٹ کی کثرت۔ ___ و الفیلمانی: بڑا قد آور آدمی۔

۸۔ الفِیلِرِیَۃ (ن): ایک درخت جس کے پتے بیضوی شکل کے اور قدرے خاردار ہوتے ہیں پھل چھوٹے چھوٹے انگوروں جیسے، آرائش کے لئے لگایا جاتا ہے۔

فَال ـ فُیُولَۃً و فَیْلُولَۃً: رائے کا غلط ہونا۔ فِیل جمع فِیَلَۃ و فُیُول و اَفْیَال: ہاتھی، شطرنج کا رخ یا فیل (bishop)۔ سِنُّ الفیل: ہاتھی دانت۔

فِیلا: جمع فِیلات: کوٹھی، ویدانُ الفیلاریا: فلاریا (filaria)۔ الفِیلِبِین: فلپائن ایک ملک (the Philipines)۔ فَیْلَج و فَیْلَجَۃ جمع فَیَالِج: (ریشم کے کیڑے کا) کویا (cocoon of the silkworm)۔ فَیْلَسُوف جمع فلاسفہ: فلسفی۔ فَیْلَق جمع فَیَالِق: فوج کا ایک بڑا یونٹ، کور (ڈویژن فوج)۔ فِیلم: فلم (film) جو پردۂ سیمین پر دکھائی جاتی ہے۔ فِیلُولُوجیا: لسانیات (philology)۔ فِیما و فِیمَ: کیوں؟ کس لئے؟

فین: فان ـ فَیْنًا: آنا۔ الفَیْنَۃ: لمحہ، (زمانہ، وقت۔ کہا جاتا ہے اَلقاہ الفَیْنَۃَ بعدَ الفَیْنَۃِ او فَیْنَۃً بعد فَیْنَۃٍ: میں اسے وقتاً فوقتاً ملتا رہتا ہوں) ___ عند العامۃ: بزدلی۔ عوام کہتے ہیں: فَانَ فھو فائِن: اس نے بزدلی کی، لہٰذا فائن بمعنی بزدل ہے۔ فَیَّنَہُمْ فُلانٌ: فلاں شخص ان کی بزدلی کو منظر عام پر لے آیا۔ الفَیْنَان م فَیْنَانَۃ: خوبصورت لمبے بالوں والا۔

فَیْنَۃ جمع فَیْنات: وقت، لمحہ، آن، گھڑی، لحظہ۔ الفَیْنَۃَ بعد الفَیْنَۃِ، الفینۃ بعد الاخری، بین الفینۃ و الفینۃِ اور فی الفَیْنَۃِ بعد الفینۃ: وقتاً فوقتاً، کبھی کبھی، کبھی کبھار۔ فِینا: وی آنا (ملک کا نام) (Vienne)۔ فِینُوس: زہرہ (Venus)۔ فینیسیا: Venice وینس (ایک شہر کا نام)۔ فینیقی: فونیشیا کا باشندہ (جمع فینیقیون): فونیشیائی تہذیب ادب وغیرہ۔

فیہ: تَفَیْہَقَ فی الکلام: بہت پھیلا کر گفتگو کرنا۔ فی مشیتہٖ: ناز سے چلنا۔ ___ علیہ بکذا: سے پر بڑا بننا۔ الفَیْہَق جمع فَیَاہِق: ہر کشادہ چیز۔ تَفَیْہُق: طولانی ہونا، اکتا دینے والی حد تک طویل ہونا، تفصیلی ہونا، مفصل ہونا۔ فَیْہَقَۃ: بہت طولانی ہونا، اکتا دینے والی حد تک طوالت۔ الفَیُّوم: شمالی مصر کا ایک قصبہ۔

# ق

ق: تلفظ القاف حروف تہجی میں ۲۱واں حرف اور ابجد میں ۱۰۰ کے برابر ہے۔

○ ق: دقیقۃ (منٹ) کا مخفف۔

قأب: قَأَبَ ـــ قَأْبًا الطعامَ: کھانا کھانا۔ الماءَ: پانی پینا۔ قَئِبَ ـ قَأْبًا وقَأَبًا ـ من الشراب: کو زیادہ پینا۔ الْقَوْأَبُ والقَوْأَبِيُّ من الآنية: بہت پانی لینے والا برتن۔ القَؤُوبُ والمِقْأَبُ: بہت پینے والا۔

قاق: القاقاءُ: کوے کی کائیں کائیں۔ القِنْقِيُّ: انڈے کی سفیدی، انڈے کا باریک چھلکا۔

قأى: قَأَى ـ قَأْيًا الرجُلُ: حق خصم کا اقرار کرنا، دشمن کا مطیع ہونا۔

○ قادِس: جنوب غربی ہسپانیہ کی ایک بندرگاہ قادُوس جمع قوادیس: پن پہیہ کا ڈول، کھچہ۔

قازُوزَۃ: سوڈا واٹر

قاشانی: چینی کے برتن، برتن بنانے والی چینی۔

قاف: حرف ق۔ جَبَلُ القاف: کوہ قاف۔ قاقُلَّۃ: الائچی۔

قاقُلّی: ایک خاردار جھاڑ بوٹی جس کے پتے سوڈا ایش بنانے کے کام آتے ہیں۔ قاقُم: گلہری کی قسم کا ایک پوستین والا جانور، قاقُم: اس جانور کی پوستین کا کپڑا۔

قالِب جمع قَوالِب: شکل، صورت، سانچہ، قالب، کیک پان، نمونہ، مقام نشوونما، جوتے کا کالبد، قالبُ جُبن: پنیر کی قاش پھانک یا ڈلا۔ قالبُ سُکَّر: چینی کا ڈلا، مصری کا ڈلا، قالبُ صابُون: صابن کی ٹکیہ یا سلاخ۔ قَلْبًا و قالَبًا: دل وجان سے، دلی طور پر یا ظاہری طور پر۔ قالُوش جمع قالوشات (فرانسیسی لفظ): برساتی بوٹ، بالائی بوٹ۔

قامُوس جمع قوامیس بڑا سمندر، ڈکشنری، لغات۔

قان: احمر قانٍ: گہرا سرخ، خون جیسا سرخ۔ قانیٌ: گہرا سرخ، خون جیسا سرخ۔

قانون جمع قوانین: عام قاعدہ، قانون، مستقل اصول، بنیادی ضابطہ، مسلمہ بات، بدیہی حقیقت، معیار، مکمل مثال، خاص یا ہنگامی قانون، حکم، فرمان، مجموعہ قوانین، محصول، خراج، ٹیکس، کھجوروں اور زیتون کے درختوں پر (تیونس میں عائد کردہ) ٹیکس، ایک چھ تارا آلہ طرب۔ القانون الاساسی: بنیادی آئین مجموعہ قوانین، تحریری قوانین، قانون التأسیس: آئین، تحریری قوانین۔ القانون الجنائی: تعزیری قانون، فوجداری قانون۔ قانونُ الاحوالِ الشخصیۃ: نجی تحریری قانون، القانون الدستوری: آئینی قانون۔ القانون الدُّولی: بین الاقوامی قانون۔ قانون المُرافعات: طریق کار کے متعلق ضابطہ قانون۔ قانونُ اصولِ المحاکمات الحقوقیۃ: بمعنی بالا۔ قانونُ السلکِ الادَاری: انتظامی قانون قانونٌ کِیماوِیٌّ: کیمیاوی ترکیب (فارمولا)۔ القانونُ المَدَنی سول لاء۔ دیوانی قانون۔ قانونی: شرعی، دینی، مذہبی، قانونی، قانون کے مطابق، جائز، قانون کی نظر میں، قانوناً اور شرعاً جائز، باضابطہ، صحیح النسب، جائز عقد سے، حلال، باقاعدہ، ماہر قانون، قانون دان، صیدلی قانونی: لائسنس یافتہ مصدقہ دواساز۔ غیرُ قانونی: غیر قانونی، ناجائز، قانُونِیّۃ: ضابطہ سے مطابقت، قانون سے مطابقت۔ قاوِرْمَۃ: چھوٹے یا بڑے گوشت کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے جنہیں پیاز، ٹماٹر یا سکوائش کے ساتھ دم پخت کیا گیا ہو۔ قاوُق و قاووق جمع قواویق: نمدے کی اونچی ٹوپی قاوُون خربوزہ۔

قایِش جمع قَوایِش چمڑے کا تسمہ، فیتہ، پٹی، پیٹی، تنگ، استر لگانے کا پٹہ۔

قبّ: ۱۔ قَبَّ ـ قَبًّا النباتُ: نباتات کا خشک ہونا۔ قَبَّ ـ قُبُوبًا اللحمُ وغیرہ: گوشت وغیرہ خشک ہونا اور اس کی تازگی ختم ہونا۔ ـ قَبًّا الخصرُ اوالبطنُ: کمر کا باریک یا پیٹ کا دبلا ہونا۔ قَبِبَ یَقْبَبُ قَبَبًا الخصرُ اوالبطنُ: کمر کا باریک یا پیٹ کا دبلا ہونا۔ قَبَّبَ التمرُ: کھجور کا خشک ہونا۔ القابُّ (فا)۔ القابَّۃُ: القاب کا مونث۔ القَبَبُ (مص) کمر کا باریک ہونا، پیٹ کا پتلا ہونا۔ الاَقَبُّ من الخیل مونث قَبّاء'' ج قُبٌّ: باریک کمر، پتلے پیٹ والا گھوڑا۔ القُبِّیُّ: لگاتار روزے رکھنے کی وجہ سے دبلے پیٹ والا۔ القَبِیبُ خشک نباتات کا نام۔ المُقَبَّبُ والمَقْبُوبُ: دبلا۔

۲۔ قَبَّ ـ قَبًّا الشیئَ: کی اطراف کو جمع کرنا۔ القُبَّۃ: گنبد بنانا۔ عوام کہتے ہیں: قَبَّ القومُ: لوگ اٹھے اور چلے گئے اور کہا جاتا ہے۔ قَبَّ الشیئُ: چیز بلند ہو گئی۔ قَبَّبَ الرجُلُ: گنبد بنانا۔ ـــ الشیئَ: کے اطراف کو جمع کرنا۔ ـــ البیتَ: گھر کو گنبددار بنانا۔ تَقَبَّبَ القبۃَ: گنبد میں داخل ہونا۔ قَبُّ المیزان: عوام الناس کے نزدیک ترازو کی ڈنڈی۔ القُبَّۃ ج قِباب'' وقُبَب'' (ب): گنبد۔ القبۃُ الخضراءُ والزرقاءُ: گنبد آسمان۔ القُبَّۃُ الکرویۃ (ھ) قبہ کی سطحوں کے درمیان میں ایک متوازی سیدھا خط جو دونوں سطحوں کو مساوی تقسیم کرے۔ (ھ) کرہ کے دونوں اطراف کے درمیان میں ایک سیدھا قطع کرنے والا خط۔ قبۃُ الاسلام: بصرہ (شہرہ کا نام)

قبة الشهادة عند اليهود ایک خیمہ تھا جس میں یہود تابوت عہد کو چھپاتے تھے۔ اور اس کو قبة الزمان بھی کہتے تھے۔ القُبابُ من الانوف موٹی ناک۔

۳۔ قَبَّ ـُ قَبًّا يدفلان کا ہاتھ کاٹنا۔ اقْتَبَّ يدَهُ کا ہاتھ کاٹنا۔ القَابُ من السيوف و نحوها شمشیر براں، وغیرہ

۴۔ قَبَّ ـِ قُبُوبًا القومُ جھگڑے میں آواز بلند کرنا۔ ـ قَبًّا و قَبِيبًا الاسدُ والفحلُ دانت پیسنا۔ القَبُّ (مص) جوان گھوڑا وغیرہ۔ القَابَةُ بادل کی گرج۔ القَبَّابُ اسم مبالغہ (ح) شیر۔

۵۔ قَبَّ ـَ قَبًّا و قَبِيبًا طيَّ الثوب کپڑے کی تہہ کو لپیٹنا۔ القَبُّ قمیص کے گریبان میں لگانے کی دھجی، چرخی کا سوراخ۔

۶۔ القَبُّ سردار قوم۔ قوم کا لیڈر جس پر قوم کا دارومدار ہو۔ غلہ کا ایک پیمانہ القِبُّ سردار قوم، دونوں سرینوں کے درمیان پیٹھ کی ابھری ہوئی ہڈی۔ القابُ آئندہ تیسرا سال کہا جاتا ہے۔ انك لا تنجح العام الحاضر والاالقابل ولا القابَّ تو نہ تو اس سال کامیاب ہوگا نہ آئندہ سال اور نہ تیسرے سال کامیاب ہوگا۔ القَابَّةُ بارش کا قطرہ۔

قبج: القَبْجُ (ح) چکور، کبک کا معرب ہے۔ القَبْجَةُ: القبج کا واحد، مذکرومونث پر اطلاق ہوتا ہے۔ القَباجُورُ او الاَباجُورُ کھڑکی کا قفل جس کا چھپکا چول پر گھومنے والا یا سرکنے والا ہو۔

قبح: قَبَحَ ـَ قَبْحًا و قُبُوحًا اللهُ عن الخير کو افعال خیر سے محروم کردینا صفت مفعولی مَقْبُوحٌ کہا جاتا ہے۔ قَبَحْتُ لَهُ وَجْهَهُ یعنی میں نے اس کو قَبَحَهُ اللهُ کہا قَبُحَ ـُ قُبْحًا وقُبْحًا وقَباحَةً وقُباحًا و قُبُوحًا و قُبُوحَةً براہونا۔ قَبَّحَ هُ اللّٰه عن الخير کو افعال خیر سے محروم کردینا۔ ـــ له وجهَهُ کے کام کو ناپسند کرنا، کسی کے عمل کے خلاف ناراضگی کا اظہار کرنا۔ ـ عليه فعله کے فعل کی قباحت ظاہر کرنا۔

قَابَحَ مُقابَحَةً هُ آپس میں گالی گلوچ کرنا۔ اَقْبَحَ الرجُلُ برا فعل کرنا۔ اِستَقْبَحَ الشيئَ کو برا سمجھنا۔ القُبْحُ (مص) قول یا فعل یا صورت کی برائی۔ القَبِيحُ ج قِباحٌ قَبْحى وقَباحى برا۔ القَبِيحَةُ ج قِباحٌ وقَبائحُ براکام، عمل قبیح۔

۲۔ قَبَحَ ـَ قَبْحًا و قُبُوحًا و قَبَّحَ البيْضَةَ انڈا توڑنا۔

۳۔ القَبِيحُ والقَباحُ (ع ا) ران اور پنڈلی کے ملنے کی جگہ۔ ـــ (ع ا) بازو کی ہڈی کا کنارا جو کہنی سے ملتا ہے۔

○ قَبَّ ـُ قَبًّا ه کو کاٹ ڈالنا۔ ـ: سیدھا ہونا، کھڑا ہونا، چڑھنا، روئیں کھڑا ہونا۔ قَبّ جمع اَقُبّ پہیے کا درمیانی حصہ، مرکز، مدار، ترازو کی ڈنڈی۔ قُبَّة جمع قِباب و قُبَب قبہ، گنبد، گنبددار عمارت، گنبد نما آستانہ، درگاہ یا مزار، یادگار، درگاہ، ولی کا کبہ۔ قُبَّة الجرس گرجے کا گھنٹہ گھر، گھنٹی گھر۔ قُبَّةُ الاسلام: بصرہ شہر کا لقب۔ مُقَبَّب گنبد نما، قبہ نما، مُحَدَّب۔ قَبَّة جمع قَبّات کالر (قمیص کی) قَبْج و قَبَج جمع قِباج ایک قسم کا تیتر۔ واحد قُبْجَة و قَبْجَة۔

○ قَبُحَ ـُ قُبْحًا و قَباحَةً بدصورت ہونا، مکروہ ہونا۔ باعث رسوائی ہونا، نفرت انگیز ہونا، خلاف طبیعت یا ناگوار ہونا۔ (جسمانی یا اخلاقی طور پر)۔ قَبَّحَ هُ / ه: کو بدصورت، مکروہ نفرت انگیز بنانا، کو بدنما کرنا، کی شکل بگاڑنا۔ ـــ عليه فعلَهُ کے کام کو کھلے بندوں برا، مکروہ یا رسوا کن کہنا، کو پرملامت کرنا۔ اِستَقْبَحَ ه/ه: کو بدصورت، مکروہ یا رسوا کن پانا۔ ـــ ه: کو رسوا کن۔ موجب ذلت، فحش، شرمناک، گھٹیا، پست یا نخش یا برا پانا، کو ناپسند کرنا۔ قُبْح و قَبْح: بدصورتی، رسوائی، ذلیل حرکت، بدنامی، ذلت، شرمساری۔

قبيح جمع قِباح و قَباحى و قَبْحى: بدصورت، مکروہ، نفرت انگیز، باعث رسوائی، خلاف طبیعت یا ناگوار، بدنام، مذموم، برا، شرمناک، ہیچ، کمینہ، گستاخ، بےشرم، بےحیا، بےمحل، بےموقع۔ قَبِيحة جمع قَبائِح و قِباح نفرت، شرمناک کام، گندی چال، ذلیل حرکت۔ قَباحَة بدصورتی، بدنامی، ذلت، رسوائی، شرمساری۔ اَقْبَح زیادہ بدصورت، زیادہ بدنام، زیادہ نفرت انگیز، زیادہ کمینہ، زیادہ ذلیل، زیادہ حقیر، مَقابِح بدنما خصوصیات، نفرت انگیز خصلتیں۔

قُبّار و قَبّار جنوبی یورپ کی خاردار جھاڑی جس کی کلیوں سے اچار ڈالا جاتا ہے۔

قبر: ا۔ قَبَرَ ـِ قَبْرًا و مَقْبَرًا الميتَ: میت کو دفن کرنا۔ اَقْبَرَ هُ: کی قبر بنانا، کو دفن کیا جانے والا بنانا۔ ـــ القومَ: کو مقتول کو دفن کرنے کی اجازت دینا، کو مقتول دفن کرنے کے لئے دینا۔ القَبْرُ (مص) ج قُبُورٌ انسان کے دفن کرنے کی جگہ۔ القَبُورُ: پست زمین۔ المَقبَرُ والمَقبُرَةُ والمَقبِرة والمَقبَرَةُ ج مَقابِرُ قبرستان۔ المَقبَرِيُّ و المَقبُرِيُّ مقبرہ کی طرف نسبت۔

۲۔ القُبّارُ شکاری کا چراغ، لوگوں کی جماعت جو شکار کو جال سے کھینچنے کے لئے جمع ہو۔ القُبَّرَةُ والقُنبَرَةُ والقُنبُراءُ والقُنبَراءُ ج قُبَّرٌ وقُبَّرٌ وقَنابِرُ (ح): ایک پرندہ ہے جس کو فارسی میں چکاوک اور اردو میں چنڈول کہتے ہیں۔ یہ مسلسل گاتا ہے۔ یہ اپنی غذا کی تلاش میں کھیتوں اور راستوں کا رخ کرتا ہے۔ القُبَّرِيَّةُ (ن) خوبصورت ارغوانی پھولوں والا پودا۔

۳۔ القُبْرُسُ: عمدہ تانبا۔

○ قَبَرَ ـُ قَبْرًا ومَقْبَرًا ه/ه کو دفن کرنا، کی قبر پر مقبرہ بنانا۔ قَبْر جمع قُبور: قبر، تربت، مزار، مقبرہ، مزار کا گنبد۔ مَقْبَر جمع مَقابِر: مقبرہ، مدفن، قبرستان، مَقْبَرة جمع مقابر: بمعنی بالا۔ مَقْبَرى و مَقْبُرى گورکن، قبرستان کا محافظ۔ قُبَّر واحد قُبَّرَة چکاوک۔ چنڈول۔

قُبْرُص و قُبْرُس: ایک جزیرہ کا نام، قُبرصى قبرص کا، قبرص سے متعلق، قبرصی۔ القَبارِصَة: قبرص کے لوگ، باشندے۔

قبز: القُبْزُ (مو): ایک قسم کا باجا۔ القِبْزُ پست قد، بخیل، عوام کہتے ہیں۔ قَبَزَ الرَّجُلُ: وہ جم کر نہیں بیٹھا۔

قبس: ا۔ قَبَسَ ـِ قَبْسًا منهُ النارَ: سے شعلہ لینا۔ ـــ النار: آگ جلانا۔ ـــ هُ النارَ: کسی کیلئے آگ لانا۔ اَقْبَسَ فلانًا: کسی کو آگ دینا۔ اِقْتَبَسَ منه النارَ: بمعنی قَبَسَ ـــ ه نارًا: کسی سے آگ لینا۔ القابِسُ (فا) ج اَقْبَاسٌ: آگ طلب کرنے والا۔ القِبْسُ: اصل۔ القَبَسُ: آگ کا شعلہ۔ القَبْسَةُ: قبس کا اسم مرہ۔ قَبْسَةُ العَجْلان: جلد بازی کے لئے مثال ہے اور اس آگ لینے والے سے تشبیہ دی گئی ہے جو گھر میں داخل ہو اور صرف اتنی دیر ٹھہرے کہ آگ لے سکے۔ المِقْبَسُ ج مَقابِسُ: لکڑی کا جلتا ہوا حصہ المِقْبَس: آگ کا شعلہ لینے کی چیز۔ المِقْباس: آگ کا شعلہ اور اسے لینے کی چیز۔ المُقْتَبَسُ: آگ کا شعلہ۔

۲۔ قَبَسَ ـِ قَبْسًا العلمَ: علم سیکھنا، علم سے استفادہ کرنا۔ ـ فلانا العلمَ: کو علم سکھلانا۔ اَقْبَسَ فلانًا العلمَ: کو علم سکھلانا۔ اِقْتَبَسَ منه العلمَ: بمعنی قَبَسَ۔ ـــ من العلم: علم سے استفادہ کرنا۔ ـــ الشاعرُ او الکاتبُ: اپنے کلام میں کوئی آیت یا حدیث یا کسی علم کا قاعدہ شامل کرنا اس سے علم بدیع والوں کے نزدیک اقتباس ہے۔ القَوابِسُ اچھی بات سکھانے والے لوگ۔

۳۔ القابُوسُ خوبصورت چہرہ اور اچھے رنگ کا مرد۔

○ قَبَسَ ـِ قَبْسًا ه من کو سے حاصل کرنا، عاریۃً لینا۔

مستعار لینا، ادھار لینا، اپنانا، اخذ کرنا، قبول کرنا، اختیار کرنا۔ اِقْتَبَسَ من یا ناراً من: سے آگ لینا، مانگنا۔ ـــ من یا علما من: سے علم و معرفت لینا یا حاصل کرنا، کا خواہاں ہونا۔ ہ کو سیکھنا۔ ـــ ہ من / عن: کو سے ادھار لینا، اپنانا، اخذ کرنا، اختیار کرنا، سنبھالنا۔ قَبَس: جلتی ہوئی لکڑی، دہکتا ہوا کوئلہ۔ قَبَسة: جلتی ہوئی لکڑی۔ قابُوس: ڈراؤنا خواب۔ اِقْتِباس: سیکھنا، حصول علم، ادھار، قرض، ادھار لینا (مجازاً) اپنانا، اختیار کرنا، سنبھالنا، ذمے لینا، تحویل میں لینا، قبولیت، ادبی متن یا عبارت کے ٹکڑے کو حالات کے مطابق ڈھالنا۔ (کسی اور کے ادبی عمل یا خیالات کا) اقتباس، حوالہ۔ مُقْتَبَسات: قرضے، مستعار لی ہوئی (چیزیں)۔

قبص ا۔ قَبَصَ ـِ قَبْصًا۔ الفرسُ: گھوڑے کا بہت تیز دوڑنا صفت قَبُوصٌ۔ قَبِصَ ـَ قَبَصًا: سبک ہونا، چست ہونا۔ القَبُوصُ: ہلکا پھلکا چست۔ القِبِصّی: تیز دوڑ۔ الأقْبَصُ من الخیل مونث قَبْصاءُ ج قُبْصٌ: ہلکا پھلکا چست۔ المِقْبَصُ ج مَقابِصُ: رسی جو گھوڑ دوڑ کے میدان میں باندھ دی جاتی ہے تا کہ سارے گھوڑے ایک قطار میں ہو جائیں۔ (دوڑنے کے لئے)

۲۔ قَبَصَ ـِ قَبْصًا و قَبَّصَ ـ الشیئَ: کی چٹکی لینا۔ اِقْتَبَصَ قَبْصَةً من کذا: کی چٹکی لے لینا۔ القَبْصَةُ و القُبْصَةُ ج قُبَصٌ و القَبِیصَةُ: چٹکی۔ ـــ من الطعام: لپ بھر خوراک۔ الأقْبَصُ مونث قَبْصاءُ ج قُبْصٌ: وہ شخص جو چلنے میں قدم کے اگلے حصے سے غبار اڑائے اور غبار ایڑی پر پڑے۔

۳۔ قَبَصَ ـِ قَبْصًا الرجلَ: کو سیراب ہونے سے پہلے پینے سے روکنا۔

۴۔ قَبِصَ ـَ قَبَصًا الغلامُ: لڑکے کا جوان ہونا۔ قَبِصَ ـَ قَبَصًا: بڑے سر والا ہونا۔
الأقْبَصُ: مونث قَبْصاءُ ج قُبْصٌ: بڑی کھوپڑی والا۔ القَبْصاءُ: بڑی کھوپڑی۔

۵۔ قَبِصَ ـَ قَبَصًا جگر کی تکلیف میں مبتلا ہونا۔ القَبْصُ و القَبَصُ (طب): کھجوریں اور پانی پینے کی وجہ سے جگر کی تکلیف میں مبتلا ہونا۔

۶۔ قَبِصَ ـ قَبْصًا و تَقَبَّصَ الجرادُ علی الشجر: ٹڈیوں کا درخت پر اکٹھا ہونا۔ القَبْصُ: بہت ریت کا ڈھیر۔ القِبْصُ: ریت کا بڑا ڈھیر، بہت سے لوگ۔ حَبْلٌ قَبِصٌ: چھوٹی رسی۔ القَبِیصُ: مٹی کا ڈھیر۔ القَبِیصَةُ: مٹی کا ڈھیر، کنکری۔ القَوابِصُ واحد قابِصَةٌ: جماعتیں، پارٹیاں۔ ـــ حبل مُتَقَبِّصٌ: چھوٹی رسی۔

◌ قَبَصَ ـِ قَبْصًا ہ: کو انگلی اور انگوٹھے سے اٹھانا۔ کو چٹکی بھر لینا۔ قَبْصة و قُبْصة: چٹکی بھر، چٹکی۔

قبض ا۔ قَبَضَ ـ قَبْضًا بیده الشیئَ و علی الشیئ: کسی چیز کو ہاتھ سے پکڑنا، پنجہ سے پکڑنا۔ الشیئَ: سمیٹنا کہا جاتا ہے۔ اللّٰه یقبض و یبسط: یعنی اللہ کسی پر وسعت ڈالتا ہے اور کسی پر تنگی ڈالتا ہے۔ ـــ الطائرُ جناحَهُ: پرندے کا بازو سمیٹنا۔ الحادی الابلَ: اونٹ کو تیز ہانکنا۔ ـــ فی حاجته: میں جلدی کرنا، دامن سمیٹنا۔ ـــ القومُ: تیز چلنا۔ ـــ ہ اللّٰهُ: کو وفات دینا۔ ـ بطنُه: قبض ہونا۔ الدارَ و نحوَها: پر قبضہ کرنا۔ ـــ منه المالَ: سے اپنے لئے مال لینا۔ ـــ قَبْضةً: مٹھی بھر لینا، کہا جاتا ہے۔ اِنَّهُ یَقْبِضُنِی مَاقَبَضَكَ: جس چیز نے تجھے تکلیف دی اس نے مجھے تکلیف دی۔ قُبِضَ: مرنا۔ المریضُ: قریب المرگ ہونا۔ قَبَّضَ ـ الشیئَ: کو جمع کرنا، سمیٹنا، سکیڑنا کہا جاتا ہے۔ قَبَّضَ وَجْهَهُ فَتَقَبَّضَ: اس نے اپنا منہ بگاڑا پس وہ بگڑ گیا، اور کہا جاتا ہے۔ قَبَّضَ مابَیْنَ عَیْنَیهِ: اس نے اپنی آنکھوں کے درمیان یعنی پیشانی پر شکن ڈال لیا۔ ـ المالَ فلاناً: مال کسی کے قبضہ میں دینا۔ قابَضَ مُقابَضَةً ہ: کے ہاتھ میں ہاتھ دینا۔ اَقْبَضَ السیفَ: تلوار کا قبضہ بنانا۔ فلاناً المتاعَ: کو سامان پر قبضہ کرنے کے لئے ابھارنا۔ تَقَبَّضَ: جمع ہونا۔ الجلدُ فی النار: آگ میں کھال کا سکڑ جانا۔ ـــ علی الامر: پر توقف کرنا۔ ـ الیه: پر کودنا۔ تقابَضَ المتبایعان: فروخت کنندہ کا قیمت وصول کرنا اور خریدار کا خریدی ہوئی چیز وصول کرنا۔ اِقْتَبَضَ قَبْضَةً: مٹھی بھر لینا۔ ـــ منه المالَ: کو اپنے لئے لینا۔ اِنْقَبَضَ الشیئُ: سمٹنا، ملنا۔ ـ بطنُه: قبض ہونا۔ ـ فی حاجته: میں جلدی کرنا اور دامن سمیٹنا۔ ـ القومُ: تیز چلنا۔ القَبْضُ (مص): تیز ہانکنا کہا جاتا ہے۔ صارَ المالُ فِیْ قَبْضِه: مال اس کی ملکیت میں ہو گیا۔ عندالعروضیین: لفظ کے پانچویں جگہ سے ساکن حرف کا حذف کر دینا جیسے فَعُولُنْ سے نون حذف کیا تو باقی فَعُولُ رہ گیا اس جزء کا نام مقبوض رکھا گیا۔ القَبَضُ: قبضہ کیا ہوا مال، سکڑنا، جلدی، تقسیم سے پہلے مال غنیمت۔ القُبْضَةُ: جس پر تو نے قبضہ کیا، مقبوضہ شئے۔ ـ من الشیئ: مٹھی بھر چیز۔ القَبْضَةُ: قَبَضَ کا اسم مرہ۔ مقبوضہ شئے (کہا جاتا ہے: صارَ الشیئُ فِی قَبْضَتِه: مال اس کی ملکیت میں ہو گیا۔) موت ـــ من الشیئ: مٹھی بھر چیز۔ قُبْضَةُ السَّیفِ: تلوار کا دستہ یا قبضہ۔ القُبَضَةُ: منتظم چرواہا کہا جاتا ہے۔ رَجُلٌ " قُبَضَةٌ رُفَضَةٌ: قبضہ کرنے والا اور جلدی چھوڑنے والا الامرد۔ القابِضُ (فا): تیز ہانکنے والا۔ ـــ من الادویة: قبض کرنے والی دوا۔ قابِضُ الارْواحِ: حضرت عزرائیل علیہ السلام۔ القُباضُ و القُباضَةُ: سکڑ جانا۔ جلدی۔ القَبّاضُ و القَبّاضَةُ: بہت سخت قبضہ کرنے والا، تیز ہانکنے والا۔ القَبِیضُ: سکڑا ہوا، تیز، اپنے کام پر متوجہ عقلمند کاریگر۔ المِقْبَضُ و المَقْبَضُ و المَقْبِضُ و المِقْبَضَةُ و المَقْبَضَةُ و المَقْبِضَةُ: تلوار وغیرہ کا قبضہ ج مَقابِضُ۔

۳۔ قَبَضَ ـ قَبْضًا یدَهُ عن الشیئ: کو پکڑنے سے باز رہنا۔ ـــ ہ عن الامر: کو سے ہٹانا۔ الرجلُ عن القوم: قوم کو چھوڑ دینا۔ تَقَبَّضَ الرجلُ من الامر: سے نفرت کرنا۔ اِنْقَبَضَ الرجلُ عن القوم: کو چھوڑ دینا۔ القابِضُ (فا) من الطعام: زبان پکڑنے والی خوراک

◌ قَبَضَ ـِ قَبْضًا ہ / ب / علی: کو لینا، پکڑنا، ہتھیانا، زور سے پکڑنا، مٹھی میں لینا، دبانا، بھینچنا، چنگل میں لینا، کو قبضہ میں لینا، روکنا، قابو میں رکھنا۔ ـ علی: کو گرفتار کرنا۔ ـ ہ: کو وصول کرنا، جمع کرنا، سمیٹنا، سکیڑنا۔ ـ البطنَ: کو قبض کرنا (یعنی کسی کو قبض ہو جانا)۔ ہ: کو مایوس کرنا، ناامید کرنا، بے دل کرنا، کی ہمت توڑنا، کو بددل کرنا، افسردہ کرنا، دبانا، پست کرنا۔ قُبِضَتْ روحُهُ یا قُبِضَ: مرنا۔ قَبَضَ اللّٰهُ روحَهُ یا قَبَضَهُ اللّٰهُ: اللہ کا کسی کو موت دینا، مارنا۔ قَبَضَ یدَهُ عن: کو کسی شخص یا چیز پکڑنے سے روکنا۔ قبض النفسَ / الصدرَ: کو دبانا، پست کرنا، بددل کرنا، افسردہ کرنا۔ قَبَّضَ ہ: کو سمیٹنا، سکیڑنا۔ ـــ ہ ہ: کو کے قبضہ میں دینا۔ ـــ ہ (قیمت) ادا کرنا۔ قَبَّضَ النفسَ / الصدرَ: کو دبانا، پست کرنا، بددل کرنا، افسردہ کرنا۔ تَقَبَّضَ: سکڑنا، سمٹنا، جھریاں پڑنا، قبض ہونا۔ اِنْقَبَضَ: سکڑنا، سمٹنا، جھریاں پڑنا، قبض ہونا، وصول ہونا۔ ـــ عن: سے کٹ جانا، منقبض ہونا۔ ـ وانقبض صدرُهُ: دبنا، افسردہ ہونا، ناامید ہونا، مایوس ہونا، شکستہ دل ہونا۔ قَبْض: پکڑنا، پکڑ، گرفت، قبضہ لینا، تھامنا، قبضہ کرنا۔ ـــ علی: کی گرفتاری۔ ـــ (روپیہ) وصول کرنا، (روپیہ کی) وصولی، سکڑنا، سکیڑ، سمٹاؤ، قبض۔ القبضُ و الدَّفعُ: آمد و خرچ آمدنیاں اور مصارف (اخراجات)۔ ألقی القبضَ علی: کو گرفتار کرنا۔ قَبْضَة جمع قبضات: گرفت، پکڑ، قابو، قبضہ، مٹھی بھر، ۵ء۱۲ سینٹی

میٹر کا پیمانہ۔ جمع قِباص: موٹھ، قبضہ، دستہ، قبضة الید: مشت، مٹھی، مکا۔ فی قبضته: کے قبضہ میں، کے ہاتھوں میں، کے بس میں۔ فی قبضة یده: بمعنی بالا۔ وقع فی قبضته: کے قبضہ میں آجانا۔ قُبضة جمع قُبَض: مٹھی بھر۔ قِباضة: (ٹیکس وغیرہ) کی فراہمی، ٹیکس لگانا، جمع کرنا۔ قبضای جمع قبضایات: مضبوط بازو (خصوصاً سیاستدانوں اور ممتاز شخصیتوں کا باڈی گارڈ۔ مَقبِض و مِقبَض جمع مقابِض: دستہ، موٹھ، قبضہ۔ مِقبَض جمع مَقابِض: دستہ، موٹھ (چھری وغیرہ کی) تقابُض: (کسی سامان تجارت اور اس کے ہم قیمت زر کا خریدار اور فروخت کنندہ کی طرف سے علی الترتیب) باہمی قبضہ میں لینا۔ انقباض: سکڑنا، سمٹنا، قبض (بیماری) کوفت، (ذہنی) اذیت، افسردگی، اداسی انقباض الصدر: بمعنی بالا قابض: قبض کن، پریشان کن، وصول کنندہ، شکنجہ، چمٹا، پکڑنے یا تھامنے کا آلہ۔ جمع قابضون و قُبّاض: (ٹیکس) کلکٹر۔ عُضلةٌ قابضةٌ: عضو کو جھکانے اور موڑنے والا پٹھا۔ قابِض علی الامر: حاکم، فرمانروا۔ مَقبُوضٌ علیه: زیر حراست شخص۔ مقبوضات و مقابیض: حکومت کا مالیہ، مال گزاری، آمدنی مُنقَبِض: پریشان، مایوس، ناامید، بےدل، افسردہ، افسردہ دل، سرنگوں، گومگو کی حالت میں۔ مُنقبِض النفس (الصدر): بمعنی بالا۔

قبط: قَبَطَ ـُ قَبْطًا الشیء: کو ہاتھ سے جمع کرنا، ملانا۔ قَبَّطَ وجهَهُ: ترش روئی کرنا، منہ بگاڑنا۔ القُبّاطُ والقُبَیْطُ والقُبَّیْطی والقُبَّیْطاءُ: ایک قسم کی مٹھائی، ریوڑی۔

۲۔ قَبَطَ ـُ قَبْطًا الولدُ عند العامه: بچہ کا ڈر کر بھاگنا (سریانیہ)۔ القُبُّوطُ (ح) ٹڈی (عامیہ)

۳۔ القِبط والقُبط او الاقباط واحد قِبطیٌّ: مصر میں نصرانیوں کی ایک جماعت۔ القُبطیّةُ والقِبطیّةُ ج القَباطِیُّ والقَباطِی: کتان کا کپڑا جو قبط کی طرف منسوب ہے۔

قَبَّطَ وجهَهُ: بھویں سکیڑنا، تیوری چڑھانا، قہرآلود نگاہیں ڈالنا، کڑے تیوروں سے دیکھنا۔ القِبط والقبط جمع الاقباط: قبطی لوگ قِبطی وقُبطی: قبطی۔

قُبطان جمع قَباطین و قَباطِنة: کپتان (جہاز کا) کپتان (ایک فوجی عہدہ دار)۔

قبع: قَبَعَ ـَ قُبُوعًا القنفذُ: سیہی کا اپنے کھال میں سر چھپانا۔ رأسَهُ: سر کو کپڑے میں داخل کرنا۔ الرجُل فی قمیصه: گریبان میں سر ڈالنا۔ ـ فی الارض: میں جانا۔ قَبَعَ قَبْعًا الجوالقَ: گون کے کنارے موڑنا۔ قَبَعَ قَبْعًا و قُبُوعًا النجمُ: ستارے کا ظاہر ہوکر چھپ جانا۔ ت المرأةُ: عورت کا چھپنا ـ فی منزله: گھر میں چھپنا۔ صفت قابع ج قُبَّع۔ قَبَعَ قَبْعًا و قِباعًا و قُباعًا و اقتبعَ المزادةَ: مشک کے منہ سے منہ لگا کر پینا۔ انقبعَ الرجُل: سر کا کپڑے میں داخل کرنا۔ الطائر فی وکره: پرندے کا گھونسلے میں داخل ہونا۔ القُبَعُ: بگل، عوام کے نزدیک، سرکا رومال یا ٹوپی اسے قُبُّوعَه بھی کہا جاتا ہے۔ یہ سریانی لفظ قبع سے ماخوذ ہے۔ القُبَعُ والقُباعُ (ح) سیہی، ایک قسم کا دریائی جانور۔ القُبَعَة (ح): ایک چھوٹا سا پرندہ جب اسے پتھر وغیرہ سے ڈرایا جائے تو ڈرتے ہوئے بھاگ کر بل میں داخل ہوجاتا ہے۔ القُبَعَة: بچوں کی ایک قسم کی ٹوپی، ٹوپی۔ القَبیعةُ من السیف: تلوار کے دستہ پر چاندی یا لوہے کی گرہ۔

۲۔ قَبَعَ ـَ قَبْعًا و قِباعًا و قُباعًا الخنزیرُ: سور کا غرانا۔ ـ الفیل: ہاتھی کا چنگھاڑنا۔ القَبّاعُ: خنزیر۔ القَبیعةُ والقُنبُعةُ: سور کی ناک کا بانسہ۔

۳۔ قَبَعَ ـَ قَبْعًا و قُبُوعًا عن اصحابه: پیچھے رہ جانا، تخلف کرنا۔ ـ الرجُلُ: تھکنا، ہانپنا۔ القَبّاعُ: بزدل۔ القوابِعُ: گھوڑ دوڑ میں پیچھے رہتے ہوئے گھوڑے۔

۴۔ قَبَعَ ـَ قَبْعًا الشیءَ عند العامة: اکھیڑنا، کھینچنا (سریانیہ) انقبعَ الشیءُ: اکھڑنا (عامیہ)

۵۔ القُباع: بیوقوف مرد، ایک بڑا پیمانہ کہا جاتا ہے یا ابنَ قابعاء و یا ابنَ قُبَعة یعنی اے احمق القُباعیُّ: بڑے سر والا مرد

۶۔ القَبَعْثَری و القَبَعْثَر ج قَباعِثُ: بہت بڑا (ح) بڑا اونٹ۔

قبق: ا۔ قَبْقَبَ قَبْقَبةً الفحلُ: بڑبڑانا۔ القَبْقَبُ: پیٹ۔ القَبْقَبةُ (مص) گھوڑے کے پیٹ کی آواز۔ القَبْقاب ج قَبابیبُ: کھڑاؤں۔

۲۔ قَبْقَبَ قَبْقَبةً الرجُلُ: بےوقوف ہونا۔ القَبْقاب و القُباقِب: بہت بولنے والا۔ بک بک کرنے والا۔ جھوٹا، سخت آدمی۔

۳۔ القُباقِبُ: آئندہ تیسرا سال کہا جاتا ہے۔ انك لاتفلح العام والا لقابل ولا القُباقِب: یعنی نہ تم اس سال کامیاب ہوگے نہ آئندہ سال اور نہ تیسرے سال۔ القِبقِبُ (ح) دریائی سیپی۔

قَبَعَ ـ قبوعًا: (خارپشت، سیہی کا) اپنا سر اندر کھینچ لینا؛ سکیڑ لینا، سمیٹ لینا، بیٹھنا، دبکنا، گھات میں بیٹھنا۔ ـ قبعًا و قِباعًا و قُباعًا: (سور کا) غرانا (ہاتھی کا) چنگھاڑنا۔ قُبَّعة ج قُبَّعات: ہیٹ، ٹوپی، نمدے کی چھوٹی ٹوپی۔ مُقَبَّع: ہیٹ پہنے ہوئے، سر پر ہیٹ رکھے ہوئے۔

قَبْقَب: ابھرنا، پھولنا، قَبْقاب جمع قَباقِیب: لکڑی کی کھڑاویں۔ قبقابُ الانزلاق: برفانی کھڑاؤں (Skate) مِسمارٌ قَباقِیبی: چھوٹا کیل، نیلا کوکا۔

قبل: ا۔ قَبَلَ ـُ قَبْلًا علی الشیء: کو شروع کرنا اور اس سے جدا نہ ہونا، میں مشغول ہونا۔ قَبِلَ ـَ قَبالةً به: کا کفیل وضامن ہونا۔ قَبَلَ ـُ قَبالةً به: کا کفیل وضامن ہونا۔ قَبَّلَ العاملَ العملَ: مزدور سے کام کا عہد لینا، اسم قَبالةٌ۔ اَقبَلَ علی الشیء: میں مشغول ہونا۔ تَقَبَّلَ العملَ: کام کی ذمہ داری اٹھانا۔ القِبَلُ: طاقت، قدرت، جیسے مالی به قِبَلٌ: مجھے اس کی طاقت نہیں۔ کہا جاتا ہے۔ لی قِبَلَ فلان دَینٌ: میرا فلاں کے پاس قرض ہے۔ القُبُلةُ ج قُبُلٌ: کفالت۔ القَبالة (مص) ضمانت، عہد (کام یا قرض وغیرہ کا) القَبِیلُ ج قُبُلٌ و قُبَلاءُ: ضامن، کفیل۔

۲۔ قَبَلَ ـُ قَبْلًا المکان: کی طرف متوجہ ہونا کہا جاتا ہے۔ قَبَلَتِ الماشیةُ الوادیَ: جانور وادی کی جانب متوجہ ہوئے۔ الیومُ: دن کا قریب ہونا۔ ـ الرجُلُ: آنکھوں میں کجی والا ہونا۔ قَبَلَ قَبَلًا وقُبُولًا ت ریحُ القَبُول: پروائی ہوا چلنا۔ قَبِلَ ـَ قَبَلًا الرجُلُ: بھینگی نظر والا ہونا۔ قُبِلَ القومُ: کو پروائی ہوا لگنا۔ قابَلَ ہ: کے سامنے ہونا۔ الشیءَ بالشیءِ: مقابلہ کے لئے دو چیزوں کو آمنے سامنے کرنا۔ اَقبَلَ الیومُ: دن کا قریب ہونا۔ ـ الیه: کے پاس آنا۔ ـ علیه: کی طرف متوجہ ہونا۔ ـ القومَ: کو پروائی ہوا لگنا۔ ـ ت الارضُ بالنبات: زمین میں نباتات کا بڑھنا۔ ـ فلانًا الشیءَ: کو کے آگے کرنا، کہا جاتا ہے۔ اقبلتُ زیدًا مرة وادبرته: یعنی چلنے میں زید کو کبھی آگے کیا کبھی پیچھے کیا۔ اور کہا جاتا ہے۔ اِذهَب به فاَقبِلهُ الطریقَ: اس کو لے جاؤ، راستہ بتلاؤ اور سامنے کرلو۔ ـ الزرع و نحوه: کھیتی وغیرہ میں بکثرت غلہ ہونا صفت مُقبِلٌ مونث مُقبِلة (عامیہ)۔ تقبَّل اباه: باپ کے مشابہ ہونا۔ تقابَلَ الرجُلان: ایک دوسرے کے مقابل ہونا۔ اِقتَبَلَ الامرَ: کام از سر نو کرنا۔ اِقبَلَّ اِقبِلالًا و اِقبالَّ اِقبِیلالاً ـ ت عینهُ: کی نگاہ کا بھینگا ہونا۔ اِستقبَلَ الرجلَ: کی طرف توجہ کرنا۔ کی طرف رخ کرنا ـ الشیءَ: کے مقابل ہونا، کے سامنے ہونا۔ ـ

الرجُلَ: کے مقابل ہونا، کی طرف منہ کرنا۔ القابِلُ (فا) ح قبَلَۃٌ: آئندہ سال۔ القابِلۃُ ج قوابِلُ وقابِلاتٌ: آنے والی رات۔ قوابِلُ الامرِ: شروعات کہا جاتا ہے۔ اخذت الامر من قوابله: یعنی میں نے کام کو اس کے شروعات سے لیا۔ القُبْلُ والقُبُلُ ح اَقبال: اگلا حصہ۔ من الزمان: ابتدائی زمانہ کہا جاتا ہے۔ اَقبَل قُبُلَہٗ یعنی اس نے اس کا قصد کیا، کہا جاتا ہے۔ رأیتہٗ قُبُلاً: یعنی میں نے اس کو ظاہر طور پر سامنے دیکھا، کہا جاتا ہے۔ رأیتہٗ قُبُلاً وقَبَلیًّا: یعنی میں نے اس کو ظاہر طور پر سامنے دیکھا۔ القَبَلُ (مص): سامنے کی بالائی زمین، بکری کے سینگوں کا چہرے پر ہونا (کہا جاتا ہے: حَیَّا اللّٰہُ قَبَلَہٗ: اللہ باقی رکھے اس چیز کو اس سے پہلے نظر آئے) ہر چیز جو پہلے نظر آئے، واضح راستہ، ہاتھی دانت وغیرہ کا گول تعویذ جو عورت اور گھوڑے کے سینہ پر لٹکایا جاتا ہے۔ فی العین: آنکھ کی سیاہی کا ناک کی طرف جھکنا۔ — فی العینین: ہر ایک آنکھ کی نگاہ کا ایک دوسرے کی طرف جھکنا، کہا جاتا ہے۔ رأیتہٗ قَبَلاً: میں نے اسے صاف سامنے دیکھا۔ کہا جاتا ہے اَتانی من قبله: وہ میرے پاس اس کے ہاں یا طرف سے آیا۔ رأیتہٗ قِبَلاً: میں نے اسے صاف سامنے دیکھا القَبَلۃُ ج قَبَلٌ والقَبَلۃُ والقَبْلۃُ: ایک قسم کا مہرہ جس کو جادوگرنی استعمال کرتی ہے اور اس سے جادو کرتی ہے۔ القِبلۃُ: قبل کا اسم نوع، جہت، اسی سے ہے قِبلۃُ المُصَلّی: جہت جدھر نماز پڑھی جاتی ہے، جس چیز کا سامنا کیا جائے، کہا جاتا ہے۔ مالہٗ فی ھذا الامرِ قِبلۃٌ ولا دِبرۃٌ: اس کیلئے اس معاملہ میں آگا پیچھا نہیں یعنی نہیں جانتا کہ کہاں سے پکڑے، اور کہا جاتا ہے اجعلوا بیوتکم قِبلۃً: اپنے مکانوں کو آمنے سامنے کرو۔ القِبالُ من النعل: تسمہ، کہا جاتا ہے رجل منقطعُ القِبال: مرد بدرائے، کہا جاتا ہے جلس قُبالتَہٗ: وہ اس کے سامنے بیٹھا۔ الاَقبَلُ مونث قَبلاءُ ج قُبْلٌ: وہ شخص جس کی آنکھوں میں بھینگا پن ہو۔ — رجُلٌ اَقبَلُ: ناک کی جانب دیکھنے والا مرد۔ القَبُولُ (مص): عافیت اور نعمت وغیرہ کا آنا، اچھی ہیئت، باد صبا۔ القَبِیلُ: خدا کی اطاعت (دَبیرٌ: خدا کی نافرمانی) کہا جاتا ہے مایعرف قبیلا من دبیر: وہ آنے جانے والے کو نہیں پہچانتا، کہا جاتا ہے مِن قبیل ذالک: اس کی جہت سے اور کہا جاتا ہے رأیتہ قبیلا: میں نے اس کو صاف صاف سامنے دیکھا۔ جمع قُبُلٌ و قُبَلاءُ: شوہر تَقابُلٌ: اسے

استقبال بھی کہا جاتا ہے استقبالُ و مُقابلۃُ القمرِ (او سیّارۃ) والشمس (فلک): زمین کا چاند (یا سیارۃ) اور سورج کے درمیان ہونا اور جب چاند سورج کے سامنے آجاتا ہے تو چاند کو گرہن لگ جاتا ہے۔ الاِستقبالُ (مص) من الزمان: حال کے بعد آنے والا زمانہ۔ الرّجُلُ المُقابَلُ (مفع): ماں باپ کی طرف سے شریف مرد، کہا جاتا ہے۔ رجلٌ مُقابَلٌ مُدابَرٌ: نجیب الطرفین مرد۔ رجل مُقتبَلُ الشباب: نوجوان مرد جس میں بڑھاپے کے آثار ظاہر نہ ہوں۔ المُستقبِلُ (فا) والمستقبَلُ من الزمان: آئندہ زمانہ۔

۳۔ قَبِلَ۔ قَبُولًا و قُبُولًا الکلامَ: کی تصدیق کرنا۔ — الشیئَ: کو لینا۔ قَبِلَ قِبالۃً ت المرأۃُ: عورت کا دائی جنائی ہونا۔ ت القابلۃُ الولدَ: بچہ کی دایہ گری کرنا۔ تقبّلَ ہٗ: کو لینا۔ اللّٰہُ دعاءَ ہٗ: کی دعا قبول کرنا۔ — تہُ السعادۃُ: میں نیک بختی ظاہر ہونا۔ القابِلُ ج قَبَلَۃٌ: آمادہ قبول، متاثر۔ القابِلۃُ ح قوابِلُ و قابِلاتٌ: قابل کی مونث۔ دائی جنائی۔ القابِلیّۃُ: قبول اور تاثر کی آمادگی کی حالت ——— (طب): کھانا کھانے کو جی چاہنا۔ القَبَلُ: دایہ کی بچہ جنانے کی لطیف تدبیر۔ القَبُولُ: دائی جنائی۔ القبیل من النساء: دائی جنائی۔ المُقَبَّلُ: مقبول (مفع)۔

۴۔ قَبَّلَ ہٗ: کو بوسہ دینا۔ تہُ الحُمّٰی: بخار کی وجہ سے ہونٹوں پر دانے نکل آنا۔ القُبلۃُ ج قُبَلٌ: بوسہ۔

۵۔ اِقتبلَ الکلامَ: فی البدیہہ کہنا۔ القَبَلُ: فی البدیہہ کلام کہنا۔

۶۔ اِقتبلَ الرجُلُ: بے وقوفی کے بعد عقلمند ہونا۔

۷۔ قَبلُ: پہلے، آگے یہ ظرف زمان ہے کبھی معرب ہوتا ہے جیسے ماتَ الخلیفۃُ و مات الوزیر قبلَہٗ و من قبلِہٖ، کبھی مضاف الیہ محذوف ہوتا ہے، اگر نیت میں ہو تو مبنی علی الضم ہوتا جیسے مات الخلیفۃ و مات الوزیرُ قَبلُ و مِن قَبلُ اور اگر مضاف الیہ نہ لفظوں میں ہو نہ نیت میں ہو تو معرب جیسے مات الخلیفۃ و مات الوزیر قبلاً و من قبلٍ و من قبلِ قُبَیْلٌ قَبلُ کی تصغیر کہا جاتا ہے۔ جاءَ فلان قبیلَ العصر یعنی فلاں عصر سے کچھ پہلے آیا۔ القُبْلُ والقُبُلُ من الجبل ج اَقبال: دامن کوہ۔ القَبیلُ ج قُبُلٌ و قُبَلاءُ: تین یا زائد کی جماعت۔ القَبیلۃُ ج قبائلُ: ایک باپ کے بیٹے، کنویں کے من کا پتھر، چمڑے کا ہر ایک ٹکڑا۔ — قبائلُ الرأسِ: سر کی ہڈی کے ٹکڑے بعض بعض سے ملے ہوئے۔ قبائلُ الطَّیرِ: پرندوں کی قسمیں قبائلُ الشجرۃِ: درخت کی شاخیں۔ قبائلُ الثّوبِ: کپڑے کے ٹکڑے۔ المُقَبَّلُ من الثیاب: پیوند لگا ہوا کپڑا۔

○ قَبِلَ — قَبُولًا و قُبُولًا ہٗ/ھ/ب: کو قبول کرنا، تسلیم کرنا۔ — ہٗ: کا مہمان نوازی سے استقبال کرنا۔ ہٗ/ھ: کا خیر مقدم کرنا، کو پسند کرنا، پسندیدگی کی نظر سے دیکھنا۔ — ھ: پر متفق ہونا، کو برداشت کرنا۔ — ھ/ب: سے متفق ہونا۔ — ہٗ/ھ فی: کو میں داخل کرنا۔ — مِن: کا حکم ماننا، کی بات مان لینا، کی خواہش کے آگے جھک جانا، کی اطاعت اختیار کرنا۔ قَبِلَ — و قَبَلَ ـُ قَبالۃً ب: کی ضمانت دینا، کا ذمہ دار ہونا، کا ضامن ہونا۔ قَبِلَ الذھابَ مَعِیَ: وہ میرے ساتھ جانے پر رضامند تھا۔ داءٌ یقبلُ الشفاءَ: قابل علاج مرض، بضائع تقبلُ الالتھابَ: (انتہائی) آتش گیر تجارتی مال۔ اثمانٌ لاتقبلُ المزاحمۃَ: مسابقت کی طاقت سے باہر قیمتیں۔ قبل شکًّا: بادل نخواستہ شک کو تسلیم کرنا۔ قَبَّلَ ہٗ/ھ: کو چومنا۔ — جنوب یا جنوبی طرف جانا۔ قابَلَ ہٗ/ھ: کے بالکل سامنے ہونا یا کے بالکل سامنے کھڑا ہونا، کے آمنے سامنے ہونا۔ — ہٗ: کا سامنا کرنا، سے مزاحم ہونا، — ھ ب: (صورت حال) کا (ہوشیاری) کے ساتھ سامنا کرنا۔ — ہٗ: سے ملنا، ملاقات کرنا۔ — ھ ب: (خطرہ) کا کے ساتھ مقابلہ کرنا۔ — ہٗ: سے مڈبھیڑ ہونا، اتفاقی ملاقات ہونا، سے ملاقات کو آنا جانا، سے ملاقات کرنا، سے بات چیت کرنا، انٹرویو کرنا (رسمی ملاقات میں) کا استقبال کرنا۔ کو شرف باریابی دینا۔ — ہٗ/ھ ب: کا (خبر، خوشی) سے استقبال کرنا۔ — ھ ب: کو کے ساتھ واپس کرنا، چکانا، ادا کرنا، کا سے بدلہ دینا۔ — ھ ب/علی: کا سے مقابلہ کرنا، کتاب کے نسخوں کا سے مقابلہ کرنا۔ قابلہٗ علی الرحب و السعۃ: کسی شخص یا چیز کا خیر مقدم کرنا۔ قابلہٗ بالمِثل: سے ادلے کا بدلہ لینا، کو ترکی بترکی جواب دینا، کے خلاف انتقامی کارروائی کرنا، سے بدلہ لینا۔ اَقبَلَ علی: کسی شخص یا جگہ کے قریب آنا، قریب ہونا، کے پاس آنا، کی طرف بڑھنا، پیش قدمی کرنا، کا رخ کرنا، کی طرف توجہ کرنا، میں مشغول ہونا، کسی شخص یا چیز کی طرف توجہ دینا، اپنے آپ کو کی نذر کرنا، کے لئے وقف کرنا، مخصوص کرنا، کسی کام میں لگ جانا، یا اس کا آغاز کرنا، کسی کام کو تن دہی سے کرنا، کسی کام میں مشغول رہنا، لگا رہنا، میں دلچسپی لینا، کے پاس جانا یا آنا۔ — فصل کا باافراط ہونا، آگے بڑھنا۔ اقبل یفعل: کچھ کرنے

لگنا- اقبل علیه الدهرُ یا اقبلت علیه الدنیا: وہ خوش قسمت ہے، خوش بختی، اس کو پسند کرتی ہے- تَقَبَّلَ ہ: کوقبول کرنا، وصول کرنا، ـــــ دعاءَ ہ: اللہ تعالیٰ کا کسی کی دعا کوسننا یا منظور کرنا- تَقَابَلَ: ایک دوسرے کے مقابل ہونا، آمنے سامنے ہونا، دوشخصوں کا آپس میں ملنا- ــ مع: سے ملاقات کرنا- ــ: مقابلہ کیا جانا، مقابلہ ہونا- اِقتبل ہ/ ہ: کو پانا- ــــ ہ: کو خوشی سے تندہی کے ساتھ کرنا- اِستَقبَلَ ہ/ ہ: کی طرف منہ کرنا- رخ کرنا، سے ملنا، کو ملنے جانا- ــــــ ہ/ ہ: کا سامنا کرنا- ــــ ہ: کوذمے لینا، ہاتھ میں لینا، کی ذمہ داری یا کا بوجھ اٹھانا- ہ: ملنے آنے والے یا مہمان کا استقبال کرنا- (ریڈیو) سننا- قَبلُ یا من قبلُ و قبلًا: پہلے، قبل ازیں- مِن ذی قبلُ، عن ذی قبلُ: پہلے کے مقابلہ میں- قبلَ: سے پہلے قبلَ کُلِّ شیِ: سب سے پہلے، سب سے بڑھ کر یہ کہ مِنْ قبلِ: سے پہلے- قَبلَ ان: سے پہلے- قَبلَئِذٍ: پہلے، ایک موقع پر، ایک زمانہ میں، اگلے وقتوں میں، سابق میں- قُبیلَ: سے کچھ پہلے- قُبَیلَ ان: سے کچھ پہلے- قُبُل و قُبْل: اگلا حصہ، ماتھا، پیشانی- مِنْ قُبُلٍ: سامنے، سامنے سے- قِبَل: طاقت، قوت، قابلیت- قِبَلَ: کی موجودگی میں، کے سامنے، کے قریب، کے رخ، کی طرف- لاقِبَلَ لهُ به: یہ اس کے بس میں نہیں- وہ اس کو پورا کرنے کے قابل نہیں- مِنْ قِبَلِ: کی طرف سے، کی جانب سے، کی وساطت سے، کے ذریعے سے- مِنْ قِبَلِ نفسه: خوداس کی طرف سے، خوداس سے لِی قِبَلَهُ دَینٌ: وہ میرا مقروض ہے- قُبلَة جمع قُبَلات و قُبُلات و قُبَل: بوسہ- قِبلَة: قبلہ، کعبہ جس کی طرف نماز میں مسلمان رخ کرتے ہیں- مسجد میں قبلہ رخ گوشہ، طاق صلوٰۃ- اُولَی القِبلَتَین: دوقبلوں میں سے پہلا قبلہ (یروشلم، بیت المقدس) قِبلَةُ الأنظار: مرکز نگاہ، نگاہوں کا ہدف، نصب العین، مقصد زندگی- قِبلَةُ الاِهتِمام: مرکز توجہ، وسیع وعریض دلچسپی کا مرکز- قِبلِی: جنوبی- الوَجهُ القبلی: بالائی مصر- قَبول و قُبُول: (دوستانہ) استقبال، خوش آمدید، منظوری، یکدلی، رضا مندی، داخلہ، عَدَمُ قَبولِ التَفرِقَة: سالمیت، ناقابل تقسیم ہونا- قَبِیل: ذمہ دار، کفیل، ضامن، قسم، صنف، نوع، قبیلہ، مِنْ هذا القَبِیل: اس قسم کا، اس جیسا، ایسا، اس پہلو سے- مِنْ قَبِیلِ الایضاح: تشریح کے طور پر، بطور مثال- مِنْ کُلِّ قَبِیلٍ و دَبِیر: ہر منبع کا- لَیسَ مِن هذا الامر فی قَبِیلٍ

ولادبیر: وہ کم از کم اس معاملہ میں ملوث نہیں ہے، اس کا اس معاملہ سے قطعاً کوئی تعلق نہیں ہے- قَبِیلَة جمع قَبائِل: قبیلہ، قَبَلی: قبائلی (قبیلہ کا، قبیلہ کے متعلق) قَبَالَة: ذمہ داری، کفالت، ضمانت، معاہدہ- تَقبِیل: چومنا، بوسہ لینا، قِبالَ: کے مقابل، کے سامنے، کے بالمقابل، دوبدو- مُقَابَلَة: مڈبھیڑ، مقابلہ، اتفاقی ملاقات، ملاقات، بات چیت، گفت وشنید، بحث مباحثہ، انٹرویو، باریابی، رسمی ملاقات، استقبال، موازنہ- مُقَابَلَةَ ذلك یا فی مقابلةِ ذلك: کے بدلے، کے عوض، کے مبادلہ میں، کی تلافی میں، کی ہم قیمت کے طور پر، کے لئے تشریحُ المقابلة: تقابلی تشریح (الاعضاء)- المقابلة بالمثلِ: بدلہ، پاداش، انتقام، انتقامی کارروائی- اَخذَ بالمقابلة: ادلے کا بدلہ لینا، ترکی بترکی جواب دینا- اِقبَال: قریب آنا، آگے بڑھنا، گفت وشنید، ملاقات، آنا، آمد ـ علی: کی طرف مڑنا، متوجہ ہونا، کوتندہی سے کرنا، کا جوابی اقدام، کی اثر پذیری، میں دلچسپی، ـــــ طلب، مانگ، اچھی قسمت، بہبود، خوشحالی، اِقبالاً و ادباراً: آگے اور پیچھے، ادھر ادھر، اوپر نیچے- تَقَبُّل: اخذ کرنے کے استعداد، اثر پذیری، قابلیت، احساس، اقتبال: استقبال- استقبال جمع استقبالات: استقبال، پورا چاند، مستقبل- استقبالاً: مستقبل میں، آئندہ، آلةُ الاستقبال: ریسور (Receiver)- غرفةُ الاستقبال: استقبالیہ کمرہ، ملاقات کا کمرہ، دیوان خانہ، بیٹھک، کان فی اِستقباله: وہ اس کے خیر مقدم کیلئے موجود تھا، وہ اسے ملنے آیا تھا، اس نے اس کا استقبال کیا- قابل: وضع حمل کا ماہر طبیب، آنے والا، آئندہ (ماہ وغیرہ)- ــ ل: کا امکان رکھنے والا، کا مستوجب، سے اثر پذیر، پرآمادہ، رضامند، تیار- ــ: ریسور (ریڈیو) قابلٌ للموت: فانی- قابلٌ للشفاء: قابل علاج- قابل للالتهاب: آتش گیر، بھڑک اٹھنے والا، قابلٌ للتوصیل: قابل ایصال (برقیات) غیرُ قابل للرجوع: ناقابل تنسیخ، ناقابل واپسی، یکون جوازُ السفر قابلاً للتجدید اربع مرّات: پاسپورٹ چار بار تجدید کروایا جاسکتا ہے- قابلة جمع قابلات و قوابل: دائی، جنائی، جمع قَوابِل: ظرف، برتن، وہ چیز جس میں کچھ رکھا جائے جمع قَوابِل: شروعات- قابِلِیَة: صلاحیت، استعداد، طاقت، گنجائش، وسعت، قابلیت، مناسبت، موزونیت، رجحان، شوق، میلان- ــ ل: کی طرف رجحان، میلان، کی ذمہ داری، سے اثر پذیری،

کا احساس، قابلیةٌ للتوصیل: ایصالیت قابلیة القِسمَة: تقسیم پذیری- مَقبُول: قابل قبول، معقول، تسلی بخش، خوشگوار، بامروت، خلیق، ملنسار، خوش خلق، بہت پسندیدہ، مرغوب، پسند خاطر، ہردل عزیز، جس کا خیر مقدم کیا جائے- مُقَبِّلات: اشتہا انگیز اشیاء- مُقَابِل: سامنے، بالمقابل، الٹا، الٹ، جوابی، الزامی، ہم قیمت چیز، تنخواہ، معاوضہ، صلہ، جزا، اجرت، تلافی، مُقَابِلَ ذلك یا فی مقابل ذلك: بدیں وجہ، کے مطابق، کے بدلے، کے عوض، کے مبادلہ میں، کے معاوضہ میں، کے ہم قیمت کے طور پر، کے لئے، مقابلَ تقدیم الکوبون: کوپن پیش کرنے پر- مائة سفینةٍ مقابلُ خمسین فی العام السابق: گزشتہ سال ۵۰ بحری جہازوں کے مقابلہ میں ۱۰۰ بحری جہاز- بدون مقابلٍ یا مِن غیرِ مقابلٍ: بلامعاوضہ، مفت، مُقبِل: آنے والا، آئندہ (ماہ، سال وغیرہ) فی مُقتَبَلِ العمر: عنفوان شباب میں مُقتَبَلِ اللیل: رات کے شروع میں، رات ہوتے ہی مُستَقبِل: ریسور، ریسیونگ، سیٹ- مُستَقبَل: سامنے کا حصہ، ماتھا، مستقبل کا، مستقبل کے متعلق- مستقبل (آئندہ زمانہ)

قبن: ۱- قَبَنَ ـ قُبُونًا الرجُلُ: ملک میں جانا- اِقبَنَ: دشمن سے شکست کھانا، بے خوف تیز دوڑنا- القُبنَةُ: ضروریات میں بھاگ دوڑ- القَبِین: تیز رو۔

۲- قَبَّنَ الشیئَ: کوقبان سے تولنا- ۂ بیدیه: کو ہاتھ سے تولنا، جانچنا القَبَّان: بھاری چیزوں کو تولنے کا کنڈا یہ لفظ ترکی زبان کے کبان کا معرب ہے- القَبَّانِیُّ: بھاری چیزوں کو تولنے والا- القِبانَةُ: تولنے کا پیشہ- القُبُونَةُ: تولنے کا کام-

۳- القَبِینُ: اپنے کاموں میں بھاگ دوڑ کرنے والا امرد-

○ قَبَّنَ ہ: آہنی ترازو پر تولنا- قَبَّان: آہنی ترازو، ترازو کی ڈنڈی، گاڑیاں تولنے کا پل یا پلیٹ فارم-

قبو: قَبَا- قَبْوًا البناءَ: عمارت کو بلند کرنا یا گنبد نما بنانا- قَبَا- قَبْا الشیئَ: کسی چیز کو کمان جیسا کرنا-

قَبَّی تَقبِیَةً ۂ عن الارض: (عمارت) کو تھوڑا سا اونچا کرنا (عامیہ)- تَقَبَّی الشیئُ: گنبد جیسا ہونا-

القَبُوُ: پکی ہوئی عمارت- القَبوَةُ: قبا سے اسم مرہ، (ب) مستطیل شکل کا چھوٹا قبہ، پانی کے اوپر سے گزرنے کے لئے پل نما چیز-

۲- قَبَا ـ قَبْوًا الزعفرانَ: زعفران توڑنا اور جمع کرنا- ــ الشیئَ: کسی چیز کو انگلیوں سے جمع کرنا- قَبَا قَبْا الحرفَ: کوملانا- قَبَّی تَقبِیَةً المتاعَ: سامان مہیا

کرنا۔ الثوبَ: کپڑے کو قبا بنانا۔ تَقَبّٰی القباءَ: قبا
پہننا۔ اِقْتَبی المتاعَ: سامان مہیا کرنا۔ القباءُ ج
اَقْبِیة: ایک کپڑا جو کپڑوں کے اوپر پہنا جاتا ہے۔ یہ
گویا قبا الحرف (ملنا ملانا) سے مشتق ہے مولدوں اسے
قنباز کا نام دیتے ہیں عوام کے نزدیک یہ شیئ قبا
(الف مقصورہ کے ساتھ) بمعنی نکمی چیز ہے۔ القَبْوَةُ:
دونوں ہونٹوں کا ملنا۔ المَقْبُوُّ (مفع) جمع کیا ہوا، ملا
ہوا۔ المَقْبِیُّ: بہت چربی والا۔

۳- قَبّی تَقْبِیَةً علی فلان: پر ظلم کرنا۔ تَقَبّی
الرجلَ: کے پاس پیچھے سے آنا۔ اِنْقَبی عنه: سے
پوشیدہ ہونا۔

۴- القَابُ و القِباءُ: مقدار کہا جاتا ہے۔ بینهما قباءُ
قوسین و قابُ قوسین: دونوں کے مابین دو
کمانوں جتنی مقدار ہے قریب سے کنایہ۔

قبی: القَبیُ: مقدار۔ القَبایَةُ: بیابان۔

○ قَبْو جمع اَقْبِیَة: قبہ، گنبد، محراب دار چھت، تہ خانہ، سرنگ،
گیلری، زیر زمین راستہ، کان میں افقی راستہ،
قبو الوقایة مِن الغارات الجویّة: ہوائی حملہ سے
بچنے کی پناہ گاہ۔ قَبْوَة: قبہ، گنبد، محراب دار، چھت، قِباء:
فاصلہ۔ قَبا۔ قَبْوًا ہ: کو محراب نما گنبد بنانا، پر محراب
دار چھت بنانا، کو محراب بنانا، پر ڈاٹ لگانا۔ کو موڑنا،
جھکانا۔ قبودان: کپتان۔

قتّ: ۱- قَتّ ۔ُ قَتًّا: جھوٹ بولنا۔ ۔ الشیئَ: کسی چیز کو مہیا
کرنا۔ ۔ الی فلان وقتَّ اثرَ فلان: ارادہ معلوم
کرنے کے لئے کسی کے پیچھے پوشیدہ طور پر جانا۔
وقَتَّ الاحادیثَ: سخن چینی کرنا۔ کہا جاتا ہے۔ هو
یَقُتُّ الحدیثَ: وہ باتوں میں تزویر و تحسین پیدا کرتا
ہے۔ تَقَتَّتَ الحدیثَ: بات کے پیچھے پڑنا، کان
لگانا۔ القَتُّ (مص): تیار یا تیار کیا ہوا جھوٹ۔
القَتّاتُ و القَتُوتُ: چغل خور، بقول بعض لوگوں کی
بے خبری میں ان کی باتیں سننے والا خواہ آگے پھیلائے
یا نہ پھیلائے۔ اِمْرَأَةٌ قَتّاتةٌ و قَتُوتٌ: چغل خور
عورت۔ القِتِّیْتی: چغلی۔ رَجُلٌ قِتِّیْتی: چغل خور۔
قَوْلٌ مُقَتَّتٌ و مَقْتُوتٌ: جھوٹا قول۔

۲- قَتّ ۔ قَتًّا الشیئَ: کسی چیز کو تھوڑا تھوڑا جمع کرنا، کم
کرنا۔ قَتَّتَ الافاویہ: مسالے وغیرہ ہانڈی میں
ڈالنا اور پکارنا۔ القَتُّ (ن): اسپست یا خشک اسپست،
واحد قَتَّة: ایک قسم کا جنگلی دانہ ہے جس کو دیہاتی لوگ
کوٹنے اور پکانے کے بعد کھاتے ہیں۔ القَتَاتُ (ن)
ایک قسم کی نباتات۔ زَیْتٌ مُقَتَّتٌ: ایک تیل جس
میں مختلف خوشبوئیں پکاتے یا خوشبودار تیل ملاتے
ہیں۔

۳- قَتّ ۔ُ قَتًّا الثوبَ: کپڑے کو لمبائی میں کاٹنا۔ اِقْتَتَّ
الشیئَ: کسی چیز کو جڑ سے اکھیڑنا۔

○ قَتّ ۔ُ قَتًّا ہ: کے متعلق غلط بیانی کرنا، کو خلاف واقعہ
بیان کرنا، کو نظروں سے گرانا، دل سے اتارنا، حقیر سمجھنا،
کو حد سے زیادہ کم کرنا۔ قَتّات: بہتان لگانے والا،
غیبت کرنے والا۔

قتب: ۱- قَتَب ۔ِ ۔ُ قَتْبًا ہ: کو بھنی ہوئی آنتیں کھلانا۔
القِتْبُ جمع اَقْتَابٌ: آنتیں (مذکر مونث)۔ گول
پیٹ القِتْبَةُ: آنتیں۔ القَتَبُ ج اَقْتابٌ: آنتیں۔

۲- اَقْتَبَ البعیرَ: اونٹ پر پالان باندھنا۔ ۔ ہُ یمینًا: کو
سخت قسم دینا۔ ہ الدَّیْنُ: کو قرض کا گرانبار و بوجھل کر
دینا۔ القِتْبُ ج اَقْتابٌ: پالان۔ القَتَبُ ج
اَقْتابٌ: کجاوہ، کہا جاتا ہے۔ هُوَ قَتَبٌ یَعَضُّ
بالغارِبِ: یعنی وہ بہت زیادہ اصرار کرنے والا ہے۔
القَتِبُ: تنگ خو، جلدی غصے میں آنے والا۔ القَتُوبَةُ:
وہ اونٹ جس پر پالان ہو۔ رَجُلٌ مُقَتَّبُ الکاهلِ:
ٹیڑھے کندھے والا مرد۔

○ قَتَب جمع اَقْتاب: کُب کوہان، کبڑا پن۔ مُقَوتَب:
کبڑا۔

قتد: قَتَّدَ القَتادَ: قتاد کاٹ کر اس کے کانٹے دور کر کے
اونٹوں کو چارہ دینا۔ قِتِّدَ القَتادُ: قتاد کے اطراف کو
آگ سے جھلس دینا۔ القَتادُ (ن): ایک درخت جس
کے کانٹے سوئی کی طرح ہوتے ہیں کہا جاتا ہے مِنْ
دون هذا الامر خرْطُ القتاد: یعنی بڑی ہی مشکل
سے یہ حاصل ہو سکتا ہے اور درخت قتاد کا کانٹا اس سے
بہت سہل ہے اور خرط القتاد سے مراد اس کے چھلکے اور
کانٹے کو ہاتھوں سے دور کرنا ہے۔ القَتْدُ و القِتْدُ ج
اَقْتادٌ و اَقْتُدٌ و قُتُودٌ: کجاوہ کی لکڑی۔

○ قَتاد: کتیرا (گوند) حلبه Tragacanth جلس
علی قتاد: وہ کانٹوں کی سیج پر بیٹھا تھا۔

قتر: ۱- قَتَر ۔ِ ۔ُ قَتْرًا و قُتُورًا علی عیاله: بال بچوں پر
نفقہ میں تنگی کرنا صفت قاتِرٌ و قَتُورٌ و اَقْتَرُ۔ قِتَرًا
الرجلُ: کی روزی کا تنگ ہونا۔ قَتَّرَ علی عیاله:
بال بچوں کے نان نفقہ میں تنگی کرنا۔ اَقْتَرَ: کا مال کم
ہونا۔ ۔ علی عیاله: بال بچوں کے نان نفقہ میں تنگی
کرنا۔ اللّٰهُ رِزْقَهُ: اللہ کا کی روزی تنگ کرنا۔ القَتْرُ
(مص): زندگی گزر بسر کرنے کے لئے کافی یا اس سے
کم روزی۔ القُتْرَةُ ج قُتَرٌ: تنگ زندگی۔ القاتِرُ
والقَتُورُ و الاَقْتَرُ: بخیل جو بال بچوں پر خرچ کرنے
میں تنگی سے کام لے۔ التَقْتِیرُ (مص): قابل
گزاران روزی۔

۲- قَتَرَ ۔ُ قَتْرًا و قُتُورًا و قَتِرَ ۔َ قَتَرًا البخورُ
او اللحمُ: بودار ہونا۔ ۔ ت النارُ: دھوئیں والی
ہونا۔ قَتَّرَ اللحمُ: گوشت کا بودار ہونا۔ ۔ الصیادُ
للاسد: شکاری کا شیر کے شکار کے لئے گڑھے میں
گوشت ڈالنا۔ ۔ الرجلُ: پکی ہوئی چیز کی بو تیز کرنا۔
۔ الوحشَ: اونٹ کے بال وغیرہ کی دھونی دینا تا کہ
شکاری کی بو محسوس کر کے بھاگ نہ جائے۔ اَقْتَرَ النارَ:
آگ کو دھوئیں والی کرنا۔ ۔ ت المراۃُ: عود کی دھونی
لینا۔ القَتْرَةُ: قَتَرَ کا اسم مرہ۔ القِتْرَةُ: قتر کا اسم نوع۔
القُتارُ: پکی ہوئی چیز کی بھاپ، بخور یا گوشت یا بھنی
ہوئی چیز یا جلی ہوئی ہڈی یا عود کی بو۔ لحمٌ قاتِرٌ:
گوشت جس میں چکنائی کی وجہ سے بو ہو۔

۳- قَتَرَ ۔ُ قَتْرًا و قُتُورًا الشیئَ: بعض کو بعض سے ملانا۔
۔ الامرَ: کو کرتے رہنا۔ قَتَّرَ الشیئَ: ایک دوسرے
کے قریب کرنا۔ اَقْتَرَ الشیئَ: کے قریب رہنا۔
سُرُجٌ قاتِرٌ و مُقْتِرٌ: آرام دہ زین جس سے جس
سے جانور کو تکلیف نہ پہنچے۔ القِتْرُ: تیر کا پھل۔

۴- قَتَرَ ۔ُ قَتْرًا و قُتُورًا مابین الامرین: کا
اندازہ کرنا۔

قَتَّرَ مابین الامرین: کا اندازہ کرنا۔ القَتْرُ: اندازہ۔
القَتْرُ: اندازہ۔

۵- قَتَرَ ۔ُ قَتْرًا و قُتُورًا الدرعَ: زرہ میں میخوں کے
سرے بنانا۔ القُتْرَةُ ج قُتَرٌ: زرہ کا حلقہ۔ القَتِیرُ:
زرہ کی میخوں کے سرے، زرہ، بڑھاپا یا بڑھاپے کی
ابتدا۔

۶- قَتَّرَهُ: کو خاک پر پچھاڑنا۔ القَتَرُ: گرد و غبار۔ القَتَرَةُ:
گرد و غبار۔ الاَقْتَرُ: خاکستری رنگ والا۔

۷- تَقَتَّرَ لامر کذا: سے نرمی برتنا۔

۸- تَقَتَّرَ: غضبناک ہو کر آمادہ جنگ ہونا۔ ۔ للامر: کے
لئے آمادہ ہونا۔ ۔ فلانًا: کو فریب دینے کا ارادہ کرنا۔
۔ للصید: شکار کے لئے قترہ میں چھپنا۔ ۔ عنه:
سے جدا ہونا۔ تَقاتَرَ القومُ: ایک دوسرے کو فریب
دینا۔ اِقْتَتَرَ الصائدُ: قترہ میں چھپنا۔ القُتْرُ و القُتُرُ
ج اَقْتارٌ: گوشہ، جانب۔ القُتْرَةُ ج قُتَرٌ: شکاری کا
مچان، عام لوگ اسے یلقوم کہتے ہیں۔ ابُو قِتْرَةَ:
ابلیس کی کنیت۔ اِبْنُ قِتْرَةَ ج بَناتُ قِتْرَةَ (ح):
ایک سانپ جس کا ڈسا ہوا انسان بچ نہیں سکتا قترہ ان
سب میں غیر منصرف ہے اس لئے کہ مونث معرفہ
ہے۔

۹- القِتْرُ: تیر کا نے جو ٹھکانے پر پھینکا جائے۔ القِتْرُ:

مغرور، متکبر۔ القُتْرَة قُتَرٌ کا واحد القُتْرَةُ ج قُتَرٌ: روشندان۔ قُتْرَةُ البُسْتَانِ: باغ کی نالی۔ قُتْرَةُ الْبَابِ: دروازہ بند کرنے کی جگہ۔

**قتع** ۱۔ قَتَعَ ـَ قُتُوعًا: ذلیل ہونا۔ القَتَعَةُ: ذلیل کہا جاتا ہے هُوَ اَقْتَعُ مِنْهُ: یعنی وہ اس سے زیادہ ذلیل ہے۔ مونث قَتْعَاءُ ج قُتْعٌ۔

۲۔ قَاتَعَ مُقَاتَعَةً ہ: سے مقاتلہ کرنا۔ کے ساتھ لڑنا

۳۔ القُتْعُ: شہد کا چھتہ جو چٹان میں ہو یا جو ایسے غار میں ہو جو زیادہ گہرا نہ ہو۔ القَتَعُ واحد قَتَعَةٌ (ح): ایک سرخ رنگ کا کیڑا جو لکڑی کھاتا ہے بقول بعض دیمک۔

قَتَعُ السَّاقِ: ایک پروں والا کیڑا جو پھل اور درختوں کے تنوں میں داخل ہو کر انہیں کھوکھلا کر دیتا ہے۔

○ قَتَرَ ـُ قَتْرًا و قُتُورًا و قَتَّرَ علی: سے کنجوسی کرنا، کے بارے میں کفایت شعار ہونا، کو پیٹ بھر کر کھانا نہ دینا۔ اَقْتَرَ: غریب ہونا یا ہو جانا، قَتَّرَ علی: سے کنجوسی، کفایت شعاری۔ قَتَرَة: گرد و غبار۔ قُتَار: عطر، خوشبو، مہک، پھولوں کی باس، کسی پکی ہوئی یا بھونی ہوئی چیز کی باس۔ تَقْتِیر علی بمعنی قتر علی، قاتر و مُقَتِّر علی: سے کنجوسی کرنے والا، کے بارے میں کفایت شعار۔

**قتل** ۱۔ قَتَلَ ـُ قَتْلًا و تَقْتَالًا ہ: کو مار ڈالنا صفت قَاتِلٌ ج قَاتِلُوْنَ و قَتَلَةٌ و قُتَّالٌ: کہا جاتا ہے۔ قتله باخیه: یعنی اس نے اسے اپنے بھائی کے انتقام میں قتل کیا اور کہا جاتا ہے۔ قتله الله یعنی اللہ اس پر لعنت کرے اور یہ بددعا کے موقع پر کہا جاتا ہے اور مقام مدح، ثناء اور استحسان پر بھی بولا جاتا ہے۔ قَتَّلَ القَوْمَ: بہت سے لوگوں کو قتل کرنا۔ قَاتَلَ قِتَالًا و قِيتَالًا و مُقَاتَلَةً ہ: سے جنگ کرنا، دشمنی کرنا۔ ـــ ہُ اللّٰهُ: پر لعنت کرنا اور استحسان کے موقع پر کہا جاتا ہے۔ قَاتَلَهُ اللّٰهُ ما اَشْعَرَهُ: مراد اس سے مدح ہے نہ کہ قتل کی بددعا۔ اَقْتَلَ ہ: کو قتل کے لئے پیش کرنا۔ تَقَتَّلَ القَوْمُ: باہم ایک دوسرے سے جنگ کرنا۔ تَقَاتَلَ و اِقْتَتَلَ القَوْمُ: باہم ایک دوسرے سے جنگ کرنا۔ ایک دوسرے کو قتل کرنا۔ اِسْتَقْتَلَ: قتل ہونے کے لئے سر جھکانا (جیسے اِسْتَمَاتَ) قتل کے لئے اپنے آپ کو پیش کرنا۔ ـــ فی الامر: کی کوشش کرنا۔ کیلئے جان جوکھوں میں ڈالنا۔ القَتْلُ (مص) ـ فی المجاز: شدید ضرب۔ القَتْلُ العَمْدُ: قتل جو مقصود ہو۔ القَتْلُ الخَطَأُ: قتل جو مقصود نہ ہو۔ القِتْلُ ج اَقْتَالٌ: دشمن، دوست، ہمسر (جنگ وغیرہ میں) نظیر، جنگجو، بہادر کہا جاتا ہے۔ اِنَّهُ لَقِتْلُ شَرٍّ وہ شر کا جاننے والا ہے۔ القِتْلَةُ: قتل کا اسم نوع، کہا جاتا ہے۔ قَتَلَهُ قِتْلَةَ سَوْءٍ: اس نے اس کو برے طریقے سے قتل کیا۔ القَتَالُ: نفس، قوت، کہا جاتا ہے۔ نَاقَةٌ ذَاتُ قَتَالٍ: یعنی مضبوط اونٹنی۔ القَتُوْلُ ج قُتُلٌ و قُتْلٌ: بہت قتل کرنے والا (مذکر و مونث)۔ القَتِيْلُ ج قَتْلٰى و قُتَلَاءُ و قَتَالٰى: مقتول (مذکر و مونث)۔ المَقْتَلُ ج مَقَاتِلُ: جسم کا وہ عضو مثلاً کنپٹی کہ جس کو ضرب پہنچنے سے آدمی نہ بچے قتل کی جگہ، قتل۔ المُقَاتِلَةُ واحد مُقَاتِلٌ: لڑنے والی جماعت، تاء تانیث جماعت کی تاویل کی وجہ سے ہے۔ المُقْتَتَلُ: میدان جنگ۔

۲۔ قَتَلَ ـُ قَتْلًا و تَقْتَالًا الخمرةَ: شراب میں پانی ملانا، اسی بنا پر اس شراب کو مقتولہ کہتے ہیں۔ جب اس میں پانی ملا دیا جائے کیونکہ اس کی شدت کم ہو جاتی ہے ـــ الجوعَ او البردَ: بھوک یا سردی کی تیزی کو ختم کر دینا، کہا جاتا ہے۔ قَتَلَ غَلِيْلَهُ: یعنی اس نے اسے پلایا اور اس کی تشنگی سیرابی کی وجہ سے زائل ہو گئی، اور کہا جاتا ہے۔ قَتَلَ الشَّيْءَ خُبْرًا: یعنی اس نے علم کے لحاظ سے اس کا احاطہ کر لیا۔ تَقَتَّلَ لفلان: کے آگے جھکنا، کا فرمانبردار ہونا۔ المُقَتَّلُ: تجربہ کار، باخبر۔

۳۔ تقتّل للامر: کام آہستہ کرنا۔

۴۔ تَقَتَّلَ: چلنے میں لچکنا۔

○ قَتَلَ ـُ قَتْلًا ہ: کو کم کرنا، کی شدت کو گھٹانا، کو ہلکا کرنا، معتدل کرنا، نرم کرنا۔ البردَ: سردی کو کم کرنا، الجوعَ: بھوک کی شدت گھٹانا۔ ـــ ہ ب: میں کی ملاوٹ کرنا۔ ـــ ہ: کو جاننا، میں کمال حاصل کرنا۔ قَتَلَهُ خُبْرًا او عِلْمًا یا قتله درسًا و بحثًا: سے خبر یا علم یا مطالعہ اور تحقیق سے پوری طرح واقف ہونا اور کمال حاصل کرنا۔ قَتَلَ الموضوعَ بحثًا: کسی موضوع کا پوری طرح مطالعہ کرنا، کسی موضوع پر تفصیل سے لکھنا، کہنا یا اسے جامع طور پر پیش کرنا۔ قَتَلَ الدهرَ خِبْرَةً: زندگی کا لمبا تجربہ رکھنا، دنیا سے باخبر ہونا۔ قَتَّلَ هُم: لوگوں کا قتل عام کرنا، لوگوں میں شدید خونریزی کرنا۔ قَاتَلَ ہ: سے لڑنا، کے ساتھ یا خلاف لڑنا۔ قَاتَلَهُ اللّٰهُ: مردود حرامزادہ (لفظی معنی، اللہ تعالیٰ اس سے لڑے)۔ تَقَاتَلَ و اِقْتَتَلَ: ایک دوسرے کے ساتھ لڑنا، جنگ کرنا۔ اِسْتَقْتَلَ: اپنی زندگی خطرہ میں ڈالنا، موت کی پروا نہ کرنا۔ قَتْل: قتل کرنا، قتل، خونریزی، قتل عام، مردم کشی، قتل انسانی، خفیہ قتل، انسان کا قتل۔ قتل بسبب: بالواسطہ قتل۔ قتل الخطأ: اتفاقی قتل۔ القتلُ العَمْدُ یا القتلُ العَمْدِیْ یا القتلُ عمدًا یا القتلُ العَمْدُ مع سَبْقِ الاصرار: پہلے سے سوچا ہوا قتل، عمداً قتل۔ القِتْلُ جمع اَقْتَال: دشمن، حریف، مخالف، رقیب، مدمقابل، قَتِيل جمع قَتْلٰى: مقتول، جنگ میں مارا گیا شخص، جنگ یا حادثہ کا مقتول۔ قتیلُ الحرب: جنگ میں قتل ہونے والا۔ قَتَّال: قاتل، قاتلانہ، جان لیوا، مہلک، اَقْتَل: تاثیر میں زیادہ جان لیوا یا زیادہ مہلک۔ مَقْتَل: قتل، موت، قاتلانہ جنگ جمع مَقَاتِل: جسم کا عضو رئیسی (جس کا زخم موت کا باعث ہو)۔ ہدف بننے والی غیر محفوظ جگہ۔ ضَرَبَهُ فی مَقَاتِلِهِ یا اصاب منه المَقْتَل: اس نے اس کے انتہائی غیر محفوظ مقام پر ضرب لگائی۔ مَقْتَلَة جمع مقتلات: خونریزی، قتل عام، تقتیل: خونریزی، قتل عام، قِتَال: جنگ، جدوجہد، جھگڑا، لڑائی۔ ساحة القتال: میدان جنگ، میدان کارزار، لڑائی کا میدان۔ قاتِل: قاتلانہ، جان لیوا، مہلک جمع قُتَّال و قَتَلَة: قاتل، قاتِلات: مہلک عوامل (ل: کے خلاف) مُقَتَّل: تجربہ کار، مشاق، ماہر، آزمایا ہوا، تجربہ کیا ہوا، جانچا ہوا۔ مُقَاتِل: لڑنے والا، جنگجو، نبرد آزما، جنگ آزما، لڑائی کا، جنگ کا (مرکب الفاظ میں) مُقَاتِلة: جنگجو لوگ، لڑنے والے، جنگ کرنے والے، لڑنے والی افواج۔ مُقَاتِلة جمع مُقَاتِلات: لڑاکا طیارہ، ہلکا بمبار طیارہ۔ مُقْتَتَل میدان جنگ، جنگ کا میدان یا علاقہ۔ مُسْتَقْتِل: موت کی پروا نہ کرنے والا، بہادرانہ، ہیرو کا سا۔

**قتم**: قَتِمَ ـَ قَتَامَةً و قُتُوْمًا: سیاہی مائل ہونا۔ قَتَمَ قُتُوْمًا وجهُهُ: کے چہرے کا متغیر ہونا۔ ـــ قُتُوْمًا و قَتِمَ ـَ قَتَمًا الغبارُ: غبار کا بلند ہونا۔ اَقْتَمَ الیومُ: بہت غبار والا دن ہونا۔ اِقْتَمَّ اِقْتِمَامًا الشیءُ: کالا ہونا، سیاہی مائل ہونا۔ القَتَمُ (مص): گرد و غبار۔ القُتْمَةُ: خاکستری مائل سرخ رنگ۔ القَتَامُ والقَتَمَةُ: سیاہ گرد و غبار۔ لڑائی کا غبار، تاریکی، سیاہی۔ القَاتِمُ (فا) ج قَوَاتِمُ: کالا، کہا جاتا ہے۔ اَسْوَدُ قَاتِمٌ کالا سیاہ اور کہا جاتا ہے۔ مکان قاتم الاعماق: کچھ سیاہی مائل وسیع جگہ۔ الاَقْتَمُ: سیاہی مائل، بھورا

**قتن**: قَتَنَ ـُ قُتُوْنًا السمكُ: مچھلی کا خشک ہونا اور اس کی تری کا زائل ہونا۔ قَتُنَ ـُ قَتَانَةً و اَقْتَنَ: کم خوراک ہونا، دبلا ہونا۔ القَاتِنُ (فا): سیاہی مائل کہا جاتا ہے: اَسْوَدُ قَاتِنٌ: بہت سیاہ۔ القَتَانُ و القُتَانُ: سیاہ گرد و غبار۔ القَتِيْنُ: کم خوراک (مذکر و مونث) دبلا پتلا، باریک نیزہ، ذلیل و خوار، چیچڑی۔

قتو: ا۔ قَتَا ـُ قَتْوًا و قَتًا و قُتِیّ وقِتِیّ و مَقْتَی الملوکَ: کی اچھی خدمت کرنا صفت قَاتٍ۔ اِقْتَوَی الرجُلَ: سے خدمت لینا (اس کی کوئی نظیر نہیں ہے)۔ القَتْوَۃُ قَتَا سے اسم مرہ۔ المَقْتَوِی ج مَقْتَوُوْنَ ومقاتِوَۃٌ و مقاتِیَۃٌ: جو پیٹ بھر خوراک پر خدمت کرے اور اکثر بادشاہ کے خدام کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ المَقْتَوِیّ: بمعنی مَقْتَی۔

۲۔ القَتْوَۃُ: چغلی۔

قتّ: قَتَّ ـُ قَتًّا الشیئَ: کوکھینچنا۔ الابلَ: اونٹوں کو پانی پلانا۔ قَتًّا و قِتِّیْثَی المالَ: کو بکثرت جمع کرنا۔ القُتَاتُ: سامان کہا جاتا ہے جاءَ القومُ بقُتَاتِهِمْ و قُتَاتِهِمْ: قوم اپنے تمام ساز و سامان کے ساتھ آگئی۔ القَتَاتَۃُ و القِتِّیتَۃُ و المَقَتَّۃُ: لوگوں کی جماعت۔

۲۔ قَتَّ ـُ قَتًّا و اِقْتَتَّ الشجرَ: درخت کو جڑ سے اکھیڑنا۔

۳۔ القَتَّاتُ: چغل خور۔

۴۔ قَتْقَتَ قَتْقَتَۃً الوتدَ: کو نکالنے کے لئے حرکت دینا۔ المکیالَ: پورا تولنا۔

قثأ: اَقْثَأَ المکانُ: جگہ کا بہت ککڑی والی ہونا۔ القومُ: لوگوں کے پاس بہت ککڑی ہونا۔ القُثَّاءُ و القِثَّاءُ واحد قُثَّاءَۃ(ن): ککڑی المَقْثَأَۃ و المَقْثُؤَۃ ج مَقَاثِیءُ: ککڑی کی جگہ۔ کہا جاتا ہے ارضٌ مَقْثَأَۃ و مَقْثُؤَۃ: ککڑی والی زمین۔

قثر: تَقَثَّرَ الرجُلُ: متردد ہونا، گھبرانا۔ اِقْتَثَرَ الشیئَ: کو گھر کے لئے سامان بنانا۔ القِثْرَۃُ: گھر کا سامان۔

قثّ: قَثَّ ـُ قَثًّا و اِقْتَثَّ ہ: کو جڑ سے اکھیڑنا۔

قثم: ا۔ قَثَمَ ـِ قَثْمًا الشیئَ: کو شیر کے پاخانہ سے لتھیڑنا۔ قَثِمَ ـَ وقَثَمَ ـُ قُثْمَۃً و قَثْمًا: شیر کے پاخانہ سے لتھڑنا۔ قُثَام (مبنی بر کسرہ) (ح) مادہ بجو، کیونکہ وہ اپنے آپ کو شیر کے پاخانہ سے لت پت کر لیتی ہے۔ اس بناء پر اس کا نام قثام رکھ دیا گیا ہے۔

۲۔ قَثَمَ ـِ قَثْمًا المالَ: بہت مال لینا۔ ـُ قَثْمًا له من المالِ: کو یک بارگی مال دینا۔ اِقْتَثَمَ المالَ: بہت مال لینا۔ الشیئَ: کو جڑ سے اکھیڑنا۔ القاثِمُ (فا): دینے والا۔ القُثَمُ: سخی لوگ۔ القُثَمُ: بہت دینے والا (قاثم سے معدول ہے)۔ والقَثُوْمُ: خیر یا شر کا جمع کرنے والا۔

۳۔ قَثَمَ ـُ قَثْمًا فی مشیه: سست چلنا۔

۴۔ قَثِمَ ـُ قَثْمًا و قَثَامَۃً: گرد آلود ہونا۔ القُثْمَۃُ: خاکستری رنگ۔

۵۔ اِقْتَثَمَ الرجُلَ: کو ذلیل کرنا۔

قثو: قَثَا ـُ قَثْوًا و قَثَی یَقْثِی قَثْیًا و اِقْتَثَی المالَ: مال جمع کرنا۔ القَثَا: ایسی چیزوں کا کھانا جس سے کھانے میں آواز نکلے جیسے ککڑی وغیرہ۔

قجّ: القُجَّۃُ: دراہم کے محفوظ کرنے کی تھیلی (عامیہ)۔

قَثَاطِیر: پیشاب نکالنے کی نالی قَثْطَرَۃ: پیشاب نکالنے کی نالی۔

قحّ: ا۔ قَحَّ ـُ قُحُوحَۃً و قَحَاحَۃً: خالص ہونا۔ القُحُّ ج اَقْحَاحٌ: خالص کہا جاتا ہے: فلانٌ کریمٌ قُحٌّ و اعرابی قُحٌّ: فلاں خالص کریم اور خالص اعرابی ہے۔ القح مونث القُحَّۃُ: سخت اور بدخو کہا جاتا ہے اعرابیۃ قحۃ: سخت اور بدخو اعرابیہ۔ القُحَاح: خالص۔

۲۔ قَحْقَحَ الصوتُ: آواز کا حلق میں گھومنا۔ القردُ: بندر کا ہنسنا۔

قَحَّ: کھانسنا، کھنکارنا، کھوں کھوں کرنا۔ قَحْبَۃ جمع قِحاب: رنڈی، کسبی، طوائف، بیسوا۔

قحب: ا۔ قَحَبَ ـِ قَحْبًا و قُحَابًا و قَحَّبَ: کھانسنا۔ سُعَالٌ قَاحِبٌ: سخت کھانسی۔ القَحْبُ: کھانسی والا، سن رسیدہ۔ القَحْبَۃُ۔ جمع قِحاب۔ قَحْبٌ کا مونث۔ بڑھیا۔

۲۔ قَحَبَ ـُ قَحْبًا و قُحَابًا و قَاحَبَ و تقَحَّبَ ت المرأۃ: عورت کا بدکار ہونا۔ القَحْبَۃُ ج قِحَابٌ: بدکار، زانیہ۔

قحث: قَحَثَ ـَ قَحْثًا الشیئَ: کل چیز لے لینا۔

قحد: ا۔ قَحَدَ ـَ قَحْدًا و اَقْحَدَ البعیرُ: اونٹ کا بڑی کوہان والا ہونا۔ اِسْتَقْحَدَ ت الناقۃُ: اونٹنی کا بڑے کوہان والی ہونا۔ القَحَدَۃُ ج قِحَادٌ و اَقْحُدٌ: کوہان یا کوہان کی جڑ۔ نَاقَۃٌ قَحِدَۃٌ و ناقَۃٌ مِقْحَادٌ ج مَقَاحِیدُ: بڑے کوہان والی اونٹنی۔ المَقْحَدَۃُ: کوہان کی جڑ۔

۲۔ القَحَّادُ: وہ شخص جس کا نہ بھائی ہو نہ لڑکا۔

قحز: قَحَزَ ـَ قَحْزًا: کودنا، بے چین ہونا، مضطرب ہونا۔ القَاحِزَاتُ: سختیاں۔

۲۔ قَحَزَ ـَ قُحُوزًا: نیم مردہ کی طرح گرنا۔ قَحْزًا و قُحُوزًا به: کو پچھاڑنا۔ قَحْزًا و قُحُوزًا و قَحَزَانًا الرجُلَ: کو ہلاک کرنا۔ قَحَزَ ہُ بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا۔ قَحَّزَ به: کو پچھاڑنا۔ ہُ بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا۔ و تَقَحَّزَ له الکلام: سے سخت کلامی کرنا۔ القُحَّازَۃُ (مص): پرندوں کے شکار کا جال۔ التَقْحِیزُ: وعید، دھمکی۔ برائی جُوْعٌ مُقْحِزٌ: سخت بھوک۔

قحط: ا۔ قَحَطَ ـَ قَحْطًا ہُ: کو سخت مار مارنا۔ المِقْحَطُ: نہ تھکنے والا گھوڑا۔

۲۔ قَحَطَ ـَ قَحْطًا المطرُ: بارش رکنا۔ ـَ قَحْطًا و قَحَطًا و قُحُوطًا العامُ: سال کا بے بارش اور خشک ہونا صفت قَاحِطٌ ج قَوَاحِطُ۔ قَحِطَ ـَ قَحَطًا المطرُ: بارش رکنا۔ ـَ قَحْطًا و قَحَطًا و قُحُوطًا العامُ: سال کا بے بارش اور خشک ہونا صفت قَاحِطٌ ج قَوَاحِطُ۔ قَحْطًا البلدُ: ملک کا بے بارش اور خشک سالی والا ہونا۔ قُحِطَ قَحْطًا و قَحَطًا و قُحُوطًا العامُ: سال کا خشک ہونا۔ قَحْطًا البلدُ: ملک کا بے بارش ہونا اَقْحَطَ العامُ: سال کا بے بارش اور خشک ہونا۔ البلدُ: ملک میں بارش رکنا۔ الناسُ: لوگوں کا بے بارش ہونا۔ اللّٰهُ الارضَ: اللہ کا زمین میں قحط ڈالنا۔ عَامٌ قَحِطٌ و مَقْحُوطٌ: سال جس میں بارش نہ ہو اور خشک سالی رہے عَامٌ قَحِیطٌ: خشک سال سَنَۃٌ قَحِیطٌ: خشک سال۔

۳۔ قَحَطَ ـَ قَحْطًا الوَحْلَ و نحوہ عند العامۃ: کیچڑ وغیرہ ہٹا دینا قَحَّطَ القِدرَ و غیرھا عند العامۃ: ہنڈیا کے نیچے لگا ہوا کھانا کھرچ ڈالنا، اسم تقحیط القُحَاطَۃُ: (کیچڑ وغیرہ جس کو ہٹا دیا جاتا ہے (عامیہ)۔ المِقْحَطَۃُ: کیچڑ ہٹانے کا آلہ (عامیہ)

۴۔ قَحَّطَ النخلۃَ: درخت خرما میں گابھا دینا۔

قَحَطَ ـَ قَحْطًا و قُحوطًا و قَحِطَ ـَ قَحَطًا: بارشوں کا رکنا، نہ برسنا۔ و قُحِطَ: سال کا بے بارش ہونا۔ قَحَّطَ النخلۃَ: کھجور کے درخت پر زرگل چھڑکنا۔ ـــ ہ: کو چھیل کر اتارنا، کھرچ کر اتارنا۔ اَقْحَطَ: سال کا بے بارش ہونا۔ قَحْط: بارش کا نہ ہونا، قحط باران، خشک سالی، قحط، کال، کمی، قلت، احتیاج، قَحْطَان: جنوبی عرب کے لوگوں کا روایتی بزرگ۔

قحف: قَحَفَ ـَ قَحْفًا ہُ: کی کھوپڑی کاٹنا یا توڑنا۔ الرُّمَّانۃ: انار چھیلنا۔ چھلکا اتارنا۔ القِحْفُ ج اَقْحَافٌ و قُحُوفٌ و قِحَفَۃٌ: کھوپڑی، کھوپڑی کا وہ حصہ جو ٹوٹ کر جدا ہو جائے، لکڑی کا پیالہ، کہا جاتا ہے۔ رماہ باقحاف رأسه: اس نے اس پر بڑے بڑے کام ڈال دیئے، اس نے اس کو تباہی میں مبتلا کر دیا اور کہا جاتا ہے فلان ماله قدٌّ ولا قِحفٌ: فلاں نہ تو اس کے پاس چمڑے کا پیالہ ہے نہ لکڑی کا یعنی اس کے پاس کچھ نہیں۔ قِدّ: چمڑے کے پیالے کو کہتے ہیں۔

۲۔ قَحَفَ ـَ قُحَافًا: کھانسنا قَحْفًا الشیئَ:

بہالے جانا۔ الحبَّ: دانے کو بکھیرنا۔ ـــ ما فی
الاناء: ڈگڈگا کے سب پی جانا۔ اِقتحفَ ـ مافی
الاناء: ڈگڈگا کے سب پی جانا۔ ـــ السیلُ کُلَّ
شیئٍ: سیلاب کا ہر چیز بہالے جانا۔ القاحِفُ (فا)
ج قُحُفٌ: برتن ہے سب کچھ نکالنے والا۔ القحافُ:
ڈگڈگا کے پینا۔ القحافُ: بہالے جانے والا اسیلاب۔
القحافۃ: ہر وہ چیز جس کو ایک ہی سانس میں پی لیا
جائے۔ عجاجۃ قحفاءُ: آندھی جو سب چیزوں کو
اڑالے جائے۔ المقحفۃُ ج مقاحِفُ: وہ لکڑی
جس سے دانے کو بکھیرا جائے۔

○ قَحَفَ ـ قحفا ہ: کونگلنا، ہڑپ کرنا، (دریا کا) کو بہا
لیجانا، اِقتحفَ ہ: کونگلنا، ہڑپ کرنا، کو دریا کا بہالے
جانا۔ القِحف جمع قُحُوف و اَقحاف و قِحفۃ:
کاسۂ سر، کھوپڑی کا استخوانی حصہ۔ قُحاف: تند و پرشور
(دریا)۔

قحل: قَحَلَ ـ قُحُولاً و قَحِلَ ـ قَحَلاً و قَحَلاً و
قُحِلَ الشیئُ: خشک ہونا صفت۔ قاحِلٌ و قَحِلٌ
و قَحِلٌ و انقحلَ: اس سے ہے۔ قَحَلَ الشیخُ:
بوڑھے کی ہڈیوں پر کھال خشک ہوگئی اور بہت بوڑھا
ہوگیا۔ اور کیف نرُدُّ شیخکم وقد قحل: ہم
تمہارے شیخ کو کیسے واپس کر سکتے ہیں اور حال یہ ہے
کہ وہ مرگیا اور اس کی کھال خشک ہوگئی۔ اَقحَلَ
الشیئَ: کو خشک کرنا کہا جاتا ہے۔ اَقحَلَهُ الصومُ:
روزے نے اس کی کھال کو خشک کر دیا۔ تقحّلَ
الشیخُ: بڑھاپے وغیرہ کی وجہ سے خشک کھال والا
ہونا۔ ـ فی لبوسہ و حالہ: برے لباس اور حال والا
ہونا۔ القاحِلُ: (فا) ـ من الجلود: خشک کھال۔
القُحالُ: بکریوں کی ایک بیماری جس سے کھال خشک
ہوجاتی ہے۔ القُحُولۃ: خشکی۔ المُتقحّل من
الرجال: خشک کھال والا، بدحال۔

۲۔ قاحَلَ مُقاحلۃً ہُ: کے ساتھ رہنا۔

○ قحِلَ ـ قَحلاً و قُحِلَ: خشک ہونا یا ہو جانا، بے برگ
و گیاہ اور بنجر ہونا یا ہو جانا۔ قَحَل: خشکی، سوکھاپن، بنجر
پن، قاحِل: خشک، سوکھا، بنجر، بے آب و گیاہ۔ قُحُولۃ:
خشکی، سوکھاپن، بنجرپن۔ قَحلاء: (مونث) ـ خشک
قَحِل: خشک، سوکھا، بنجر، بے آب و گیاہ۔

قحم: ۱۔ قَحَمَ ـ قَحمًا و قُحُومًا فی الامر: کسی
معاملہ میں بلا سوچے سمجھے گھس پڑنا۔ ـــ الیہ: کے
قریب ہونا۔ ـ قحمًا المفاوز: بیابان طے کرنا۔
قَحَّمَ ہُ فی الامر: کو معاملہ میں بلا سوچے سمجھے داخل
کرنا۔ ـــ الفرسُ راکبَہُ: گھوڑے کا سوار کو چہرے
کے بل گرانا۔ اَقحَمَ ہُ فی الامر: کو معاملہ میں بلا
سوچے سمجھے داخل کرنا۔ ـ فرسہُ النہر: گھوڑے کو نہر
میں زبردستی داخل کرنا۔ الکلمۃ: کسی کلمہ کو دو متلازم
کلمے مثلاً مضاف مضاف الیہ کے درمیان داخل کرنا
جیسے رِجُل کا لفظ یَدَ اور مَنْ کے درمیان اس قول میں
قطع اللّٰہ یدَ ورجلَ مَنْ قالہا: کیونکہ اصل ترکیب
یوں ہے۔ قطع اللّٰہ ید من قالہا و رجلہ اللّٰہ یہ
کہنے والے کا ہاتھ اور پاؤں کاٹے۔ اُقحِمَ القومُ:
قحط سالی کی وجہ سے اپنے ملک کو چھوڑ کر کسی سرسبز و
شاداب جگہ میں چلے جانا۔ تقحّمَ الفرسُ النہرَ:
گھوڑے کا نہر میں داخل ہونا، گھسنا۔ ـــ الامرَ: کسی
معاملہ میں اپنے آپ کو مشقت کے ساتھ ڈال دینا۔ ـ
الفرسُ براکبہ: گھوڑے کا سوار کو چہرے کے بل
گرانا۔ اِقتحمَ: معنے کے لحاظ سے اقحم کا فعل
لازم ہے۔ اِقتحمَ الامرَ: کسی معاملہ میں اپنے
آپ کو شدت اور مشقت کے ساتھ ڈال دینا۔
ـ المنزل: میں ہجوم کرنا۔ النجمُ: ستارے کا غروب
ہونا۔ اِنقحمَ: بے سوچے سمجھے گھس پڑنا۔ القحمُ:
مونث قَحمۃٌ ج قِحام: بہت بوڑھا۔ القُحمۃ ج
قُحَمٌ: مشکل کام، ہلاکت، بے سوچے سمجھے سفر کو چل
پڑنا، قحط۔ ـــ القُحَمُ فی الخصوماتِ: وہ جو
انسان کو مکروہات پر برانگیختہ کرے، کہا جاتا ہے۔
لِلخصومۃِ قُحَمٌ (جھگڑے کے لئے خطرات میں
کودنا پڑتا ہے) اور القُحَمُ من الشہر: مہینے کی
آخری تین راتیں، کیونکہ ان میں چاند سورج کے
قریب نہیں ہوتا۔ قُحَمُ الطریقِ: راستہ کی دشواریاں۔
القَحامۃ و القُحُومۃُ: بہت بڑھاپا۔ القَحُوم:
بہت بوڑھا۔ المِقحام ج مَقاحیمُ: القاحم سے اسم
مبالغہ وہ شخص جو سخت مصیبتوں میں گھس پڑے۔
المَقاحِمُ: ہلاکتیں اس کا مفرد قَحمۃ ہے لیکن یہ
لَمحۃ کی جمع ملامح کی طرح خلاف قیاس ہے۔

۲۔ اِقتحمَ فلاناً: سے حقارت کرنا، کہا جاتا ہے اِقتحمتہ
عینی: میری آنکھوں نے اس کو ذلیل سمجھا۔ القحمُ
مونث قحمۃ ج قِحام: دبلا۔ المُقحَمُ: کمزور۔

۳۔ المُقحَمُ: وہ اعرابی جس کی پرورش جنگل میں ہوئی
ہو۔

○ اَقحمَ ہُ فی: میں دھکیلنا، گھسیٹنا، کھینچنا، مبتلا کرنا۔ ـــ
ہ فی: کو میں بھرنا، کو میں زبردستی ڈالنا۔ اقحمَ نفسَہُ
بینہم: خود کو لوگوں کے درمیان بھینچ کر پہنچانا۔ اِقتحمَ
ہ: میں زور سے گرنا، کود پڑنا، اندھا دھند کود پڑنا، میں
زور سے داخل ہونا، زبردستی گھس آنا، پر چڑھائی کرنا،
چڑھ دوڑنا، حملہ کرنا، حملہ آور ہونا، میں غائب ہو جانا، پر
تیر کی طرح جھپٹنا، ہلہ بولنا، پر ایک دم سے دھاوا کر
کے قبضہ کر لینا، (خطرہ، مشکلات) کی پرواہ نہ کرنا۔
قُحمۃ جمع قُحَم: جوکھوں والا کام۔ مِقحام جمع
مقاحِیم: بے توجہی سے خطرہ میں کود پڑنے والا، غیر
محتاط، نڈر، بے باک، بے وقوف، جیالا۔

قحو: قَحا ـ قَحوًا الدواءَ: دوا میں گل بابونہ ڈالنا۔ و
اِقتحی المالَ: کل مال لے لینا۔ اَقحَت
الارضُ: زمین کا گل بابونہ اگانا۔ القَحوانُ والاُقحُوانُ:
گل بابونہ، واحد قَحوانۃ و اُقحُوانۃٌ ج اَقاحِیُّ
و اقاحٍ، اس کی تصغیر اُقَیحِیانٌ ہے اور اس کا واحد
اُقَیحِیانۃ ہے (ن) ایک پودا جس کے سفید پھول اور
اس کے پھولوں کے پتے چھوٹے چھوٹے ہوتے
ہیں۔ انہیں الگ الگ ہونے کی وجہ سے دانتوں سے
تشبیہ دی جاتی ہے اس کو بابونہ کہتے ہیں۔ اقاحی
الامرِ: کام کے اوائل۔ المِقحاۃ: پھاوڑہ۔

○ اُقحُوان جمع اقاحٍ و اقاحی: بابونہ، گل بہاری،
ڈیزی (daisy)

قد: قَدْ: مندرجہ ذیل معانی میں استعمال ہوتا ہے۔ ۱۔ بمعنی
حَسْبُ جیسے قدزیدٍ درھمٌ یعنی زید کے لئے ایک
درہم کافی ہے اور قدِی درھمٌ: بغیر نون وقایہ کے
جیسے حَسْبی درھمٌ۔ ۲۔ اسم فعل بمعنی کفی یا
یکفی جیسے قدنی درھمٌ بمعنی یکفینی درھمٌ۔
ان سب صورتوں میں قد اسم ہے، ۳۔ مضارع کے
ساتھ توقع کا فائدہ دیتا ہے جیسے قد یقدم الغائبُ
الیومَ توقع ہے کہ غائب آج آجائے اور کبھی تقلیل کا
جیسے قد یصدق الکذوبُ جھوٹا آدمی کبھی سچ بول لیتا
ہے اور ماضی کے ساتھ تحقیق کا فائدہ دیتا ہے جیسے
قد افلح من اتقی اللّٰہ جو اللہ سے ڈرا اس نے یقیناً
فلاح پائی قرآن میں ہے قد افلح من زکاھا، قد
افلح المؤمنون اور حال سے قریب کرنے کے لئے
جیسے قد قام فلانٌ جبکہ قیام زمانہ قریب میں ہی ہو چکا
ہو اور مضارع کے ساتھ تکثیر کا فائدہ دیتا ہے جیسے قد
اشھد الغارۃ الشعواء تحملنی: مراد یہ ہے کہ
میں لوٹ میں بہت حاضر ہوا کرتا ہوں۔

قدّ: ۱۔ قَدَّ ـ قَدًّا الشیئَ: کو جڑ سے کاٹنا، لمبائی میں پھاڑنا
یا کاٹنا تم کہتے ہو قددتُ الشیئَ نصفین اور کبھی
مفعول ثانی پر حرف جار باء کی زیادتی کی جاتی ہے اور کہا
جاتا ہے قددت الشیئ بنصفین قدّ المسافر
الفلاۃَ: بیابان طے کرنا۔ ـــ الکلامَ: بات کاٹنا۔
قُدَّ: پیٹ درد والا ہونا۔ ـ فلان قدّ السیف فلاں کا

اچھے طریقے سے کاٹنا۔ قَدَّ الشيئَ: کو جڑ سے کاٹنا، لمبائی میں پھاڑنا یا کاٹنا۔ ـــ اللحمَ: کے ٹکڑے کرنا اور اسے خشک کرنا۔ تَقَدَّدَ: پھٹنا۔ الشيئُ: خشک ہونا۔ ـــ الثوبُ: کٹ جانا اور پرانا ہونا۔ ـــ القومُ: متفرق ہونا مختلف الرائے فرقے ہونا۔ ـــ الثوبُ عليه: کپڑے کا اندازہ اور طول کے مطابق ہونا۔ اِقْتَدَّ الشيئَ: بمعنی قَدَّهُ۔ الشيئُ: پھٹنا ـــ الامورَ: کی تدبیر کرنا، تمیز کرنا۔ اِنْقَدَّ: پھٹنا۔ اِسْتَقَدَّ الامرُ: برابر ہونا۔ القَدُّ (ح): ایک سمندری مچھلی جس کی ایک قسم سے تیل نکالا جاتا ہے۔ القَدُّ (مص) ج اَقُدٌّ و قُدُودٌ و قِدَادٌ و اَقِدَّةٌ: کوڑا یا چابک، بکری کے بچہ کی کھال، آدمی کی قامت، اور اعتدال مقدار کہا جاتا ہے۔ هٰذا عَلٰى قَدِّكَ: یعنی یہ اس کی مقدار کے مطابق ہے۔ (مـــو) عوامی گیتوں کے وزن پر صحیح الاعراب فصیح کلام ترتیب دینا۔ القِدُّ ج اَقُدٌّ: چمڑے کا برتن، تسمہ، کاٹی ہوئی چیز، چابک، ـــ کہا جاتا ہے مَالَهُ قِدٌّ ولا قِحْفٌ: یعنی نہ تو اس کے پاس چمڑے کا برتن ہے اور نہ لکڑی کا جو کنایہ ہے اس بات سے کہ اس کے پاس کچھ بھی نہیں ہے۔ القِدَّةُ ج قِدَدٌ و اَقِدَّةٌ: چمڑے کا تسمہ، چیز کا ٹکڑا، مختلف الرائے فرقہ کہا جاتا ہے۔ كُنا طرائق قِدَدًا: یعنی ہم مختلف الرائے فرقے تھے۔ ـــ عند الكتاب: چپٹی، رول، رولر (ruler) عند البنائين والنجارين: ناپنے کی چپٹی۔ القُدَادُ: پیٹ کا درد۔ القَدِيدُ: کاٹا ہوا اور خشک کیا ہوا گوشت، پرانا کپڑا۔ القُدَيْدُ: چھوٹا ٹاٹ۔ القَدِيدِيُّونَ: فوج کے توابع جیسے درزی نائی وغیرہ۔ بعض کے نزدیک یہ لفظ تقدد سے ہے اور معنی ہے فوج کے وہ ماتحت جو ملک میں اشد ضرورت کیلئے بکھر جاتے ہیں اور ان کے کپڑے پھٹ جاتے ہیں۔ المَقَدُّ: راستہ، ہموار جگہ۔ المِقَدُّ والمُقَدُّ والمِقَدَّةُ: کاٹنے کی چھری۔ المَقْدُودُ: دبلا، کمزور (عامیہ)

۲۔ اِسْتَقَدَّ الامرُ: ہمیشہ ہونا۔

۳۔ القَدَادُ (ح) اليَرْبُوع جنگلی چوہا، (ح) سیہی۔

⊙ قَدْ: فعل سے پہلے آتا ہے، کام کی تکمیل پر دلالت کرتا ہے کبھی اب سے پیشتر، قبل ازیں یا پہلے، پہلے ہی سے کے معنی دیتا ہے، مضارع پر آئے تو کبھی کبھی، کبھی کبھار، گاہے گاہے، بعض اوقات اور شاید ممکن ہے، سکنا، غالبًا وغیرہ کے معنی دیتا ہے۔ قِدٌّ جمع اَقُدٌّ: (چمڑے کا) لمبا ٹکڑا یا چوڑی پٹی، تسمہ، فیتہ، قِدَّةٌ جمع قِدَد: پٹڑی، مسطر، رولر۔ تفرقوا طرائق قِدَدًا: کئی حصوں یا گروہوں میں بٹ جانا، کا اجتماع ختم ہونا، ٹوٹنا۔ قَدِيدٌ: گوشت کے لیے ٹکڑے جنہیں نمک لگا کر سکھا لیا گیا ہو۔ على قَدِّهِ: اسی قامت، قد، ضخامت، حجم کا، یکساں ضخامت کا، اتنا ہی بڑا۔

قدح ۱۔ قَدَحَ ـــَ قَدْحًا فی عِرضه: کو طعنہ مارنا، پر عیب لگانا، میں نقص نکالنا، کہا جاتا ہے۔ قَدَحَ فِی سَاقِ اخیه: اس نے اپنے بھائی کو دھوکہ دیا۔ قَادَحَهُ و تَقَادَحَا: ایک دوسرے پر طعن و تشنیع کرنا یا مناظرہ کرنا۔ المِقْدَاحُ: لوگوں میں خفیہ سازشیں کرنے والا (عامیہ)۔

۲۔ قَدَحَ ـــَ قَدْحًا الدودُ فی الاسنان او الشجر: دانت یا درخت میں کیڑا لگنا۔ القَدْحُ (مص): دانت یا لکڑی کا کیڑا۔ القَادِحُ (فا): دانت یا درخت کی سیاہی یا کیڑا۔ لکڑی میں شگاف۔ القَادِحَةُ ج قَوَادِحُ القادح کا مونث (ح) درخت یا دانت کا کیڑا۔

۳۔ قَدَحَ ـــَ قَدْحًا فی القِدح: تیر کے پھل میں سوراخ کرنا اور عوام اسے سوراخ کے معنی میں استعمال کرتے ہیں۔ ـــ ختام الخابية: مٹکے کی مہر کو توڑ دینا۔ الطبيبُ العينَ: آنکھ کے اندرونی حصہ سے پانی نکالنا۔ ـــ ت العينُ: آنکھ کا دھنس جانا۔ قَدَّحَتِ العينُ: آنکھ کا دھنس جانا ـــ الفرسَ: گھوڑے کو دبلا کرنا۔ القِدْحُ ج قِدَاحٌ و اَقْدُحٌ و اَقْدَاحٌ وقِدْحَانٌ جج اَقَادِيحُ: بغیر پر اور نصل کے تیر، سوراخ (عامیہ)۔

۴۔ قَدَحَ ـــَ قَدْحًا الشيئَ: کا چلو لینا۔ المَرَقَ: شوربا نکالنا۔ ـــ القِدرَ: ہانڈی کی چیز چمچے سے نکالنا۔ اِقْتَدَحَ المَرَقَ: شوربا نکالنا۔ القِدرَ: ہانڈی میں جو کچھ ہو چمچہ سے نکالنا۔ القُدْحَةُ من المَرَق: چمچہ بھر شوربا۔ القَدِيحُ: شوربا یا وہ جو ہانڈی کی تلی میں رہ جائے اور مشکل سے چمچے سے نکلے۔ المِقْدَحُ والمِقْدَحَةُ: چمچہ۔

۵۔ قَدَحَ ـــَ قَدْحًا بالزَّند: چقماق سے آگ نکالنے کی کوشش کرنا کہا جاتا ہے قَدَحَ الشيئُ فی صدری یعنی چیز نے میرے سینے پر اثر کیا، اور کہا جاتا ہے اِصْبِیْ لِیْ اَقْدَحْ لَكَ: یعنی تم میرے لئے ہو جاؤ میں تمہارے لئے ہو جاؤں گا۔ اِقْتَدَحَ بالزَّند: چقماق سے آگ نکالنے کی کوشش کرنا ـــ الامرَ: معاملہ کی تدبیر کرنا۔ اِسْتَقْدَحَ زِنادَهُ: چقماق سے آگ نکالنا۔ القَدْحُ: اقتداح النار کا اسم۔ القِدْحَةُ: قدح کا اسم نوع۔ حُمّٰى قَادِحَةٌ: بہت تیز بخار۔ القَدَّاحُ: چقماق کا پتھر، لائٹر۔ القَدَّاحَةُ: چقماق کا پتھر، فولاد یا لوہا جسے چقماق سے انگاریاں نکالنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ چقماق اور سٹیل، لائٹر۔ الاَقْدُحُ والقَدُّوحُ (ح) مکھی۔ المِقْدَحُ والمِقْدَاحُ: چقماق کا لوہا۔

۶۔ القِدْحُ ج قِدَاحٌ و اَقْدُحٌ و اَقْدَاحٌ و قِدْحَانٌ جج اَقَادِيحُ: جوئے کا تیر، کہا جاتا ہے۔ صَدَقَهم وَسْمَ قِدْحِهِ: یعنی ان سے سچ کہا۔ القَدَحُ ج اَقْدَاحٌ: پینے کا برتن، چھوٹے اور بڑے دونوں کے لئے استعمال ہوتا ہے اور قَدَحٌ خالی برتن کو کہتے ہیں اور جب اس میں پینے کی کوئی چیز ہو تو اس کو کاس کہتے ہیں کہا جاتا ہے لاتجعلوني كقدح الراكب: یعنی مجھ کو آخری مت بناؤ اس لئے کہ سوار سارے سامان کو رکھنے کے بعد پیالہ کو آخر میں لٹکاتا ہے۔ القدحُ الفردُ: یہ کنایہ ہے لے پالک سے۔ القِدَاحة: پیالہ بنانے کا پیشہ۔ القَدَّاحُ: پیالہ بنانے والا، پیالہ پکڑنے والا۔ ترو تازہ پودے کے اطراف، نباتات کے شگوفے (کھلنے سے پہلے)۔

۷۔ اِقْدَحَرَّ اِقْدِحْرَارًا الرجلُ: شرارت، گالی گلوچ یا لڑائی کے لئے تیاری کرنا۔

⊙ قَدَحَ ـَ قَدْحًا فی: میں سوراخ کرنا، کو چیرنا۔ ـــ فی: کسی شخص پر بہتان باندھنا، کو بدنام کرنا، رسوا کرنا، پر تہمتیں دھرنا، کو بدنام کرتے پھرنا، کو ڈانٹنا، جھڑکنا، برا بھلا کہنا، کی عیب جوئی کرنا، کو قصوروار ٹھہرانا، (گواہ، گواہی) کو قابل اعتراض قرار دیکر مسترد کرنا۔ ـــ فی / ب: کو نقصان پہنچانا، کی قدر و قیمت گھٹانا، کو بے وقعت کرنا، حقیر سمجھنا، گھٹا کر بتانا، برے لفظوں میں بیان کرنا، کم کرنا، نگاہوں سے گرانا۔ ـــ فی / ب: کے نام کو بٹہ لگانا۔ ـــ فی: کی خلاف ورزی کرنا، سے انحراف کرنا، تجاوز کرنا، (قانون) شکنی کرنا۔ قَدَحَ و قَدَّحَ النارَ: چقماق سے آگ جلانا، قَدَحَ زِناد الفكر: بغور سوچنا، دماغ پر بہت زور دینا۔ قَدَحَ فِكْرَهُ: سخت غور کرنا۔ قَدَحَ شَرَرًا: چنگاریاں نکالنا۔ اِقْتَدَحَ و اقتدح النار: چقماق سے آگ جلانا۔ ـــ ہ: کی اہمیت یا قدر و قیمت کا اندازہ کرنا، پر غور کرنا۔ قِدْح جمع قِدَاح و اَقْدُح و اَقْدَاح و اَقَادِيح: تیر کا ڈنڈا، تیر، غیب دان تیر، حکمی فال کا تیر۔ قَدْح: غیبت، بدگوئی، بہتان، جھوٹا الزام، افترا، رسوائی، ہتک، ازالہ حیثیت عرفی، تذلیل، بدنامی، الزام، کلنک کا ٹیکہ، ڈانٹ، سرزنش زجر و توبیخ، الزام، ملامت، لعن طعن۔ ـــ (فی / ب): بے قدری، ہلکی تحقیر، رسوائی، خفت۔ قَدَح جمع اَقْدَاح: پینے کا پیالہ، پیالی، جام، ساغر، گلاس، چائے کا گلاس، خشک اشیاء

ناپنے کا پیمانہ۔ قَدَّاح و قَدَّاحَة جمع قَدَّاحات: چقماق، لوہا یا فولاد جسے چقماق سے انگاریاں نکالنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے، چقماق اور فولاد، (سگریٹ) لائٹر مِقْدَحَه: لوہا یا فولاد جسے چقماق سے انگاریاں نکالنے کیلئے استعمال کیا جاتا ہے۔ لہ القِدحُ المُعلّی فی: کیلئے فیصلہ کن اہمیت کا حامل ہونا۔

قدر: ۱۔ قَدَرَ ـُـ قَدْرًا و قُدْرَةً و مَقْدِرَةً و مَقْدُرَةً و مَقْدُرَةً و مِقْدَارًا و قَدَارَةً و قُدُورَةً و قُدُورًا و قِدْرَانًا و قَدَارًا و قِدَارًا علی الشیئ: پرقوی ہونا۔ ـــ قَدْرًا و قَدَرًا علی الشیئ: پرقدرت رکھنا، کو جمع کرنا، روکنا۔ ـــ اللّٰہَ: اللہ کی تعظیم کرنا۔ قَدِرَ ـَـ قَدَرًا و قُدْرَةً و مَقْدِرَةً و مَقْدَرَةً و مَقْدُرَةً و مِقْدَارًا و قَدَارَةً و قُدُورَةً و قُدُورًا و قِدْرَانًا و قَدَارًا و قِدَارًا علی الشیئ: پرقوی ہونا۔ وـــ قَدَرًا علی الشیئ: پرقدرت رکھنا۔ قَدَّرَ علی الشیئ: پرقدرت رکھنا، کو جمع کرنا، بند کرنا۔ ـــ اللّٰہُ فلانًا علی کذا: اللہ کا کسی کو پر قادر بنانا۔ قَادَرَ مُقَادَرَةً ہٗ: کا توانائی میں مقابلہ کرنا۔ اَقْدَرَ اللّٰہُ فلانا علی کذا: اللہ کا کسی کو پر قادر بنانا۔ ـــ الانسانُ: ہانڈی میں پکانا۔ اِقْتَدَرَ علیہ: پرقوی ہونا، قدرت پانا۔ ـــ الرجُلُ: ہانڈی میں پکانا۔ القَادِرُ (فا): مونث قَادِرَةٌ: ہانڈی میں پکانے والا، ہانڈی کا پکا ہوا کہا جاتا ہے۔ بَیْنَنَا لَیْلَةٌ قَادِرَةٌ: ہمارے درمیان ایسی رات ہے جس میں چلنا آسان ہے۔ القَدْرُ ج اَقْدَارٌ: طاقت وقوت، مالداری، تونگری، عزت ووقار، حالت القِدْرُ ج قُدُورٌ اور اس کی تصغیر قُدَیْرَةٌ و قُدَیْرٌ: ہنڈیا۔ القَدَرُ ج اَقْدَارٌ: طاقت وقوت۔ القُدْرَةُ: فعل یا ترک فعل کی طاقت۔ قُدرَة آلِیَّة مَا: سیکنڈ میں کام کی مقدار بتانے والا آلہ۔ القُدَارُ: ہنڈیا میں پکانے والا۔ القَدَارُ و القِدَارُ: قدرت۔ القَدَارَةُ والقُدُورَةُ: (دونوں مصدر ہیں) قوت، اقتدار، مالداری، الاَقْدَرُ: اسم تفضیل، مونث القَدْرَاءُ۔ بَنُو قَدْرَاء: مالدار لوگ۔ القَدِیْرُ: صاحب قدرت، اللہ تعالیٰ کا نام، ہنڈیا میں پکا ہوا گوشت۔ المِقْدَارُ ج مَقَادِیْرُ: قدرت۔ المَقْدَرَةُ و المَقْدُرَةُ و المَقْدِرَةُ: قوت، مالداری۔ المُقْتَدِرُ (فا): ہنڈیا میں پکانیوالا۔ المَقْدُورُ (مفع): کہا جاتا ہے۔ امرٌ مقدورٌ علیہ: یعنی ایسا امر جس کے کرنے پر انسان قادر ہو۔

۲۔ قَدَرَ ـِـ قَدْرًا الشیئَ بالشیئ: کو کسی مقدار کے مطابق کرنا، کا سے اندازہ کرنا۔ ـــ الامرَ: کی تدبیر کرنا۔ ـــ لِاَمرِ کذا: پر غور وفکر کرنا، کی تدبیر کرنا، کا قیاس کرنا۔ قَدَّرَ الشیئَ بالشیئ: کا سے اندازہ کرنا، مقدار کے مطابق بنانا۔ ـــ الرجُلُ: معاملہ کی درستی اور تدبیر میں غور وفکر کرنا۔ قَادَرَ مُقَادَرَةً ہٗ: کا اندازہ کرنا، کا توانائی میں مقابلہ کرنا۔ ـــ بین الشیئین: ایک کا دوسرے سے مقدار معلوم کرنے کے لئے اندازہ کرنا، کہا جاتا ہے۔ فلانٌ یُقَادِرُنی: فلاں میرے ساتھ مساوات کا طالب ہے۔ تَقَدَّرَ الثوبُ علیہ: کپڑے کا کی مقدار کے مطابق ہونا۔ تَقَادَرَ الرجُلان: ہرایک کا دوسرے سے مساوات کا طالب ہونا۔ اِقْتَدَرَ الشیئَ بالشیئ: کا سے اندازہ کرنا۔ اِنْقَدَرَ: اندازہ کے مطابق ہونا، کہا جاتا ہے۔ قَدَرتُ الثوبَ فانقَدَرَ: میں نے کپڑے کا اندازہ کیا تو وہ اندازے کے موافق ہوگیا۔ القَدْرُ (مص) ج اَقْدَارٌ: چیز کی انتہا، چیز کا بغیر کمی و زیادتی کے دوسری کے برابر ہونا کہا جاتا ہے۔ ھٰذا قَدْرُ ذاك: یہ اس کے مماثل اور مساوی ہے۔ القَدَرُ (مص) ج اَقْدَارٌ: چیز کی انتہا۔ التَقْدِیْرُ (مص) ج تَقَادِیْرُ عند النحاۃ: کلمہ کو حذف کرنا اور نیت میں باقی رکھنا جیسے اگر آپ سے کہا جائے: مَنْ مَعَكَ؟ آپ کے ساتھ کون ہے؟ تو آپ جواب دیں اَخِیْ: میرا بھائی تو اس میں مَعِیَ کا لفظ لفظوں میں محذوف ہوگا۔ المِقْدَارُ ج مَقَادِیْرُ: چیز کی انتہا، ایک معروف پیمانہ جس سے کسی چیز کی گنتی، پیمائش یا وزن کا پتہ چل جائے۔ المُقَدِّرُ: درختوں یا کھیتی کی مقدار کا تخمینہ لگانے والا (عامیہ)۔

۳۔ قَدَرَ ـِـ قَدْرًا و قَدَرًا الرزقَ: کو تقسیم کرنا۔ ـــ اللّٰہُ علیہ الامر: کا فیصلہ کرنا، حکم لگانا۔ ـــ علی عیالہ: اہل وعیال پر نان ونفقہ میں تنگی کرنا۔ قَدَّرَ الشیئَ: کو تیار کرنا، کا وقت متعین کرنا۔ قَدَّرَ اللّٰہُ علیہ الامرَ و قَدَّرَلہ الامرَ: کا فیصلہ کرنا حکم لگانا۔ ـــ علی عیالہ: پر تنگی کرنا۔ تَقَدَّرَ لہ کذا: کے لئے آمادہ ہونا۔ اِسْتَقْدَرَ اللّٰہَ خیرًا: خدا سے نیکی کا حصہ مانگنا۔ لیلۃُ القدر: ماہ رمضان کی آخری دس راتوں میں سے کوئی ایک طاق رات مثلاً پچیسویں رات، ستائیسویں رات وغیرہ۔ القَدَرُ ج اَقْدَارٌ: اللہ تعالیٰ کا کسی چیز کے متعلق فیصلہ اور حکم لگانا۔ تقدیر الٰہی، ارادہ کا تعلق اشیا [illegible] تھا ان کے اوقات میں القَدَرِیَّةُ: ایک جماعت جو تقدیر الٰہی کا انکار کرتی ہے اور کہتی ہے کہ بندے اپنے افعال اختیاریہ کے خود خالق ہیں اور جبریہ اس کے برعکس ہے۔ التَقْدِیْرُ ج تَقَادِیْرُ: تقدیر الٰہی، ـــ عند المتکلمین: ہر مخلوق کو اس کے اندازہ کے مطابق کرنا۔ المَقْدَرَةُ: قضاء وقدر۔ المَقْدُورُ (مفع): فیصلہ شدہ معاملہ۔

۴۔ قَدِرَ ـَـ قَدَرًا: چھوٹی گردن والا ہونا۔ القَدَرَةُ: چھوٹی شیشی۔ الاَقْدَرُ: پستہ قد بقول بعض کے نزدیک چھوٹی گردن والا۔

۵۔ القَدَرُ ج اَقْدَارٌ: کندھے کا سرا۔ القُدَار: درمیانہ قد مرد ۔ (ح): بڑا اژدہا، چست وچالاک لڑکا۔ القَدَّارُ: پتھر جو پانی بہنے کی جگہ پر لگایا جائے۔ القَدْرَاءُ: کان نہ بڑا نہ چھوٹا۔ المُقْتَدِرُ: کام کا ساتھی، ہر چیز کا وسط کہا جاتا ہے۔ رجلٌ مُقْتَدِرُ الطُول: درمیانہ قامت کا مرد۔ المُقَادَرَةُ: تنگ مکان۔ المُقَدَّرُ: ایک پٹی جسے عورت تزئین وآرائش کیلئے لگاتی ہے (عامیہ)۔

قَدَرَ ـِـ قَدْرًا ہ: اللہ تعالیٰ کا کو مقسوم میں لکھ دینا۔ ـِـ قُدْرَةً و مَقْدُرَةً و مَقْدَرَةً و مَقْدِرَةً و قَدِرَ ـَـ قَدَرًا: طاقت، قابلیت یا اختیار رکھنا۔ ـــ علی: پر قابو رکھنا، کا ماہر ہونا، کے مساوی ہونا، کے قابل ہونا، کچھ کرنے کا امکان رکھنا۔ ـــ علی/ان: کچھ کرنے کے قابل ہونا، کی پوزیشن میں ہونا، کا اہل ہونا، کو کرنے جوگ ہونا، کو کر گزرنے والا ہونا۔ قَدَّرَ ہ علی: اللہ تعالیٰ کا کچھ کسی کے لئے مقرر کرنا، مقدر کرنا، ٹھہرانا۔ ـــ ہ: اللہ تعالیٰ کا کچھ مقدر کرنا، کا پہلے سے فیصلہ کر دینا، مقرر کرنا۔ ـــ ہ: کا اندازہ کرنا، کو جانچنا۔ ـــ ہ ب: کا اتنا اندازہ لگانا، کی اتنی تشخیص کرنا، پر اتنا ٹیکس لگانا، کو اتنا شمار کرنا، کی قیمت کا اتنا اندازہ کرنا۔ ـــ ہ: متوقع چیز کا اندازہ کرنا، کو پہلے سے بھانپ لینا۔ ـــ ان: قیاس آرائی کرنا کہ، فرض کرنا کہ، قیاس کرنا کہ، یقین کرنا کہ، خیال کرنا کہ، کی رائے ہونا کہ۔ ـــ ہ/ ہ: کی توقیر کرنا، احترام کرنا، کی قدر کرنا، کو عزیز رکھنا، کی بڑی قدر کرنا، کو آنکھ کا تارا سمجھنا۔ ـــ ہ ل: کی میں توقیر کرنا، قدر کرنا، بڑی قدر کرنا، کو میں عزیز رکھنا، آنکھ کا تارا سمجھنا۔ ـــ ہ علی: کو کچھ کرنے کا قابل بنانا، کو کچھ کرنے کا اختیار یا طاقت دینا، مجاز بنانا۔ لاقَدَّرَ اللّٰہُ: اللہ نہ کرے۔ قُدِّرَ فَکَانَ: ہو کر رہنے والا ہو گیا۔ قَدَّرَہٗ حَقَّ قَدْرِہٖ: کی صحیح قدر کرنا، کی قدر وقیمت کی داد دینا۔ (یہاں ضمیر منصوب شخص یا چیز کے لئے ہے) لا یُقَدَّرُ: بے انداز، بے حد، بہت ہی، انمول، لامحدود، بہت ہی بڑا۔ ـــ اَقْدَرَہٗ علی: کو کچھ کرنے کے قابل بنانا، کو کچھ کرنے کی پوزیشن میں کرنا۔ تَقَدَّرَ: مقرر ہونا، معین ہونا، ٹھہرایا جانا۔ مقسوم میں لکھا جانا، مقدر ہونا، تقدیر کا لکھا ہونا، فیصلہ سنایا جانا۔ اِقْتَدَرَ: بمعنی قَدَرَ یَقْدِرُ۔ استقدرہٗ: اللہ سے طاقت یا صلاحیت طلب کرنا۔ قَدْر جمع اَقْدَار: حد، گنجائش، مقدار، کمیت،

شمار، گنتی، عدد، تعداد، پیمانہ، شرح، رقم درجہ، قیمت، مسلمہ حیثیت، رتبہ، خدائی حکم۔ لیلۃُ القدر : سورۃ ۹۷ کے مطابق وہ رات جس میں قرآن مجید کی وحی ہوئی، یہ رات ۲۶ اور ۲۷ ماہ رمضان کی درمیانی رات کو بتائی جاتی ہے۔ قدرٌ من : کی کوئی حد، کا کوئی درجہ۔ قَدْرَ، بِقَدْرِ، علیٰ قَدْرِ : کے حسب حال، کے مناسب، کے مطابق، کے تناسب سے بِقَدْرِ ما : کی حدتک، علی قَدْرِ ما : کسی حدتک، نسبۃً۔ قَدْرَ المُستطاع، بقدرِ المستطاع علی قدرِ المستطاع، قَدْرًا الطاقۃِ، قَدْرَ الإمکان بقدرِ الامکان اور علی قدرِ الامکان : جہاں تک ممکن ہے، جتنا ممکن ہے، حتی المقدور، مقدور بھر۔ اغلبیۃ قدرُها مائۃُ صوتٍ : ایک سو ووٹوں کی اکثریت ذَوُو قدر : اہم لوگ، ممتاز لوگ۔ قَدَر جمع أقدار : خدا کا ازلی فیصلہ، تقدیر، قسمت، مقدر، قضا، نصیبہ، مذهبُ القَدَر : تقدیر پر ایمان، مسئلہ جبر۔ القضاء و القدر : قسمت اور خدائی فیصلہ۔ قَضاءً و قَدَرًا، بالقضاء و القَدَر : قسمت سے، خدائی حکم یا فیصلہ سے، جَاءَ علی قَدَرٍ : وہ صحیح وقت پر آپہنچا، القَدَرِیۃ : انسان کے اختیار و ارادہ پر زور دینے والا ایک اسلامی مکتبہ فکر۔ قِدْر (مذکر و مونث) جمع قُدُور : ہانڈی، برتن، کیتلی، قِدْرَۃ : مندرجہ بالا معانی، قَدَرَۃ : چھوٹی بوتل، فلاسک Flask، قُدْرَۃٌ علی : کی صلاحیت، استعداد، قابلیت، کے لئے اختیار، طاقت ـــ : اثر آفرینی، صلاحیت، قابلیت، لیاقت، مناسبت، (اللہ تعالیٰ کی) قدرت کاملہ۔ القدرۃ علی العمل : طاقت، وسعت، القدرۃ علی الانتقاء : قوتِ انتخاب۔ قَدِیر : قوت والا، اختیار اور قابو والا، طاقت ور، اثر آفرین، ـــ علی : کی پوری مہارت والا، میں کامل، پر پورے غلبہ والا ـــ : قادر مطلق، خدائے قدیر۔ أقْدَر : زیادہ طاقت ور، زیادہ اہل، ـــ علی : کا زیادہ اہل، کو کرنے کا زیادہ قابل۔ المَقْدُرَۃ الحربیۃ : فوجی وسائل، فوجی طاقت۔ مِقْدار أدْنیٰ : کم سے کم، مِقدار أقصیٰ : زیادہ سے زیادہ۔ بِمِقدارِ ما : جتنی حدتک، جتنے درجے تک، جتنا۔ بهذا المقدار : اس حد یا درجہ تک، اتنا بِمقدار : کسی حد یا درجہ تک، کچھ، تقدیراً : عملاً، درحقیقت، اصل میں، فی الواقع تقدیراً لهذا : کی قدردانی یا دادرسی کے طور پر، علی أقَلِّ تقدیر : بہرحال، بہرصورت، کم از کم علی أکثَرِ تقدیر : زیادہ سے زیادہ۔ عن مَبْلَغِ تقدیری : (جہاں تک میں اپنے لئے اندازہ لگا سکتا ہوں۔ فی مقدورہ أن : کو کرنے کے قابل ہونا، کا اہل ہونا، کی پوزیشن میں ہونا، کا امکان رکھنا۔ مُقَدَّرات : قسمتیں، تقدیریں، تخمینے، ابتدائی اندازے۔

قدس : ۱۔ قَدُسَ ـُ قُدْسًا و قُدُسًا : پاک ہونا، بابرکت ہونا۔ قَدَّسَ اللّٰہُ فلانًا : کو پاک کرنا، بابرکت کرنا۔ ـ الرجُلُ اللّٰہَ : اللہ کی تنزیہ کرنا، کے قدوس ہونے کی صفت بیان کرنا ـــ لِلّٰہ : اللہ کی پاکی بیان کرنا اللہ کے لئے اپنے آپ کو پاک کرنا کہا جاتا ہے۔ نَحْنُ نُسَبِّحُ بِحَمْدِكَ وَنُقَدِّسُ لَكَ : یعنی ہم اپنے آپ کو تیرے لئے پاک کرتے ہیں۔ ـــ الرجُل : بیت المقدس میں آنا۔ ـ الکاهنُ عند النصاریٰ : عشاء ربانی ادا کرنا۔ تَقَدَّسَ : پاک ہونا۔ القُدْسُ (مص) : یروشلم، بیت المقدس بعض عیسائی کاتب قدس کو حضرت کے معنی میں استعمال کرتے ہیں جب وہ علماء دین یا قابل احترام لوگوں سے مخاطب ہوتے ہیں: مثلاً قُدْسُ الأبِ العَام۔ کہتے ہیں قُدْسُ الأقداسِ عِندَ اليهُودِ : مقدس جگہ یہاں یہودی علماء سال میں صرف ایک مرتبہ داخل ہوتے ہیں۔ حظیرۃ القُدُس : جنت۔ القُدُسُ (مص) روحُ القُدُس و الروحُ القُدُس عند النصاریٰ : اقانیم ثلاثہ میں سے تیسرا اقنوم۔ روحُ القُدُس عند المسلمین : حضرت جبریل علیہ السلام۔ القَدَاسَۃ : پاکی، یہودی عالم کا لقب کہا جاتا ہے۔ قَداسۃ الحبر الاعظم او صاحب القداسۃ۔ القادِسُ : بیت حرام۔ القَدَّاسُ ج قَدَادِیسُ عند النصاریٰ : عشائے ربانی کی رسم۔ القُدُّوسُ و القَدُّوسُ : اللہ تعالیٰ کے ناموں میں سے ایک نام یعنی ہر نقص و عیب سے پاک۔ القِدِّیسُ مونث قِدِّیسَۃ : عند اللہ مقبول، عیسائیوں کے نزدیک ولی، وہ مومن جو طاہر و فاضل کی حیثیت سے وفات پائے (نصرانیہ)۔ المَقْدِسُ : مقدس جگہ، بیتُ المَقدِس : قدس شریف کا حرم، (یروشلم میں)، نسبت کے لئے مَقْدِسِیّ۔ المُقدَّسُ (فا) : یہودی عالم، راہب۔ البیتُ المُقَدَّس : بیت المقدس، نسبت کے لئے مُقَدَّسِیّ۔ الارضُ المُقَدَّسَۃ : ارض فلسطین، ـــ ارضٌ مُقَدَّسَۃٌ : مبارک زمین۔

۲۔ القُدُسُ : وہ پتھر جو پانی کی قلت وکثرت معلوم کرنے کے لئے کنویں میں ڈالا جائے۔ القُدْسُ و القَدَسُ : چھوٹا پیالہ۔ القادِسُ ج قَوادِسُ : بڑی کشتی، اونٹوں کی سیرابی کے لئے پانی میں رکھا جانے والا چھوٹا پتھر۔ القادُوسُ ج قَوادِیسُ : چکی میں آٹا پیسنے کے لئے دانے ڈالنے کا برتن، عوام اسے کور کہتے ہیں، نہر سے پانی نکالنے کا برتن۔ القَدَاسُ : اونٹوں کے حوض کے پانی کا اندازہ کرنے کا پتھر، چاندی کا بنا ہوا موتی، بڑی شرافت۔ القَدُوسُ : سخت اقدام کرنے والا۔ القَدِیسُ : موتی۔

○ قَدَّسَ اللّٰہُ سِرَّہُ : اللہ اس کے راز کو مقدس قرار دے، کسی وفات پائے ہوئے مسلمان ولی کا ذکر آنے پر کہا جاتا ہے) قُدَّاس جمع قُدَّاسات و قَدادِیس : عشائے ربانی کی رسم، نماز یا دعا (مسیحیت میں) قُدَّاسۃُ البابا : تقدس مآب پاپائے روم۔ الکتابُ المُقَدَّس : مقدس الہامی کتابیں، بائبل (پرانا اور نیا عہدنامہ)

○ قادِس : جنوب غربی سپین کی بندرگاہ کا نام۔

قدع : ۱۔ قَدَعَ ـَ قَدْعًا الفرسُ : گھوڑے کا دوڑنا۔ ـــ الامرَ : کو کر گزرنا۔ ـــ الخمسین من عمرہ : پچاس سال کی عمر سے تجاوز کرنا۔

۲۔ قَدَعَ ـَ قَدْعًا السفینۃَ : کشتی کو پانی میں دھکیلنا۔ ـــ من الشراب : کو گھونٹ گھونٹ پینا۔ تَقَدَّعَ لہ بالشر : سے برائی کے لئے آمادہ ہونا۔ تَقادَعَ القومُ : ایک دوسرے کو دفع کرنا اور کھینچنا، پے در پے مرنا۔ ـــ القومُ بالرماح : ایک دوسرے کو نیزہ مارنا۔ ـــ علی الشیئ و فیہ : پر جوق در جوق گرنا کہا جاتا ہے۔ تقادع الذبابُ فی المَرَق : شوربے میں مکھیاں پے در پے گریں۔ القَدُوعُ : کسی چیز پر گرنے والا۔

۳۔ قَدَعَ ـَ قَدْعًا فرسَهُ باللجام : گھوڑے کو لگام سے کھینچنا ـــ الذبابَ عنه بکذا : کسی چیز سے مکھی کو دفع کرنا ـــ ہ عن کذا : کو سے روکنا۔ قَدِعَ ـَ قَدَعًا : رکنا۔ ـ تْ عینُہُ : زیادہ دیکھنے سے کمزور ہونا، کہا جاتا ہے۔ قَدِعَتْ لیَ الخَمْسُونَ : میں تقریبا پچاس سال کی عمر کو پہنچ گیا۔ قادَعَ ہُ بعیرُہُ : اونٹ کا اپنے مالک سے کلیلیں کرنا۔ أقْدَعَ ہُ عن کذا : کو سے روکنا۔ الرجُلَ : کو گالی دینا۔ تَقادَعَ القومُ : اپنے اپنے مقامات پر واپس آنا۔ انْقَدَعَ : رکنا ـــ عن الشیئ : سے شرم کرنا۔ القَدَعُ : بزدلی، انکساری مَاءٌ قَدِعٌ : پانی جو کھاری ہونے کی وجہ سے پیا نہ جاسکے۔ امْرَأۃٌ قَدِعَۃٌ : شرمیلی کم بولنے والی عورت۔ القَدُوعُ : ذلیل۔ امْرَأۃٌ قَدُوعٌ : شرمیلی کم بولنے والی عورت۔ المِقْدَعَۃ : مور چھل، مکھی ہانکنے کی چوڑی لاٹھی۔

۴۔ القَدَعُ : زیادہ رونے کی وجہ سے نظر کی کمزوری۔ القِدِعُ :

بہت رونے والا۔ القِذِعَةُ: چھوٹا سینہ بند۔ المِقذَعُ: جھری دار۔

قذف: قَذَفَ ـِ قُذُفًا الماءَ: پانی کا چلو لینا۔ پانی گرانا۔ ــــ ہ: کو کسی حیلہ فراڈ سے اس کی جگہ سے لے جانا (عامیہ) القَذَافُ: مٹی کا گھڑا، پیالہ۔ التَقذِيفُ عند البحرية: یہ تقذیف کا محرف ہے اس طرح المِقذافُ المقذاف کا تحریف شدہ ہے۔

قدم: ۱۔ قَدَمَ ـُ قَدمًا و قُدُومًا القومَ: قوم سے آگے نکلنا۔ قَدَّمَ القومَ: قوم سے سابق ہونا۔ ــــ ہُ: کو آگے کرنا۔ ــــ ہُ الی الحائط: کو دیوار کے قریب کرنا۔ بین یدیہ: آگے بڑھانا۔ یمینا: قسم کھانا۔ ــــ الیہ بکذا: کو کا حکم دینا۔ اَقدَمَ فلانا: کو آگے بڑھنا۔ ــــ یمینا: قسم کھانا۔ تَقَدَّمَ: آگے بڑھنا، بہت پیش قدمی کرنیوالا ہونا۔ ــــ القوم: قوم سے سابق ہونا۔ ــــ الیہ بکذا: کو کا حکم دینا، کہا جاتا ہے: فلان یتقدم بین یدی ابیہ: فلاں اپنے باپ کے سامنے پیش قدمی کرتا ہے۔ اِقتَدَمَ بمعنی تَقَدَّمَ: آگے بڑھنا۔ اِستَقدَمَ القومَ: سے آگے کو بڑھ جانا۔

قَادِمُ الرَّحلِ: کجاوے کا اگلا حصہ۔ ــــ الانسان ج قَوَادِمُ: انسان کا سر۔ القُدُمُ: آگے گزرنے والا، کہا جاتا ہے مَضٰی قُدُمًا: وہ سیدھا گیا ادھر ادھر نہیں مڑا، مذکر و مونث دونوں کی صفت میں واقع ہوتا ہے۔ القَدَمُ: آگے بڑھنا، اولیت خواہ خیر میں ہو یا شر میں، کہا جاتا ہے لِفلان فی کذا قَدَمُ صِدقٍ او قَدَمُ سوءٍ: یعنی فلاں کے لئے اس معاملہ میں اچھی اولیت یا بری اولیت ہے، اور کہا جاتا ہے۔ لِفلان عند فلان قدم: یعنی فلاں کا فلاں پر احسان ہے۔ القِدَمُ: اولیت کہا جاتا ہے۔ لہ قِدَمٌ فی ہذا الامر: اس کو اس معاملہ میں اولیت ہے۔ القُدمَةُ: معاملہ میں اولیت۔ التَقدِمَةُ ج تَقَادِمُ مصدر قَدَّمَ کا۔ القَادِمَةُ: لشکر، قَوَادِمُ اور القُدامٰی کا واحد ہے، بازو کے اگلے پر، جو بڑے ہوتے ہیں اور چھوٹے پروں کو خوانی کہتے ہیں۔ جو قوادم کے نیچے ہوتے ہیں۔ قَادِمَةُ الرَّحلِ: کجاوہ کا اگلا حصہ۔ قادِمَةُ العسکر: فوج کا اگلا دستہ۔ القَادِمَةُ من الغنم: بکری جو چرنے میں سب سے آگے ہو۔ القُدامٰی فوج کا اگلا دستہ۔ قُدَّامُ آگے، مونث ہے اور اس کی تصغیر قُدَيدِيمَةٌ اور کبھی یہ مذکر استعمال ہوتا ہے تو اس کی تصغیر قُدَيدِيمٌ آتی ہے کہا جاتا ہے: لقیتہ قُدَّامَ ذاک و قدیدیمةً ذاک: یعنی میں نے اس سے اس سے پہلے یا کچھ پہلے ملاقات کی۔ القُدَّامُ و القِدِّيمُ

شرافت کی وجہ سے لوگوں میں آگے رہنے والا، سردار، بادشاہ۔ القَيدُومُ و القَيدَامُ: اگلا حصہ۔ قَيدُومُ الجَبَلِ: پہاڑ کا آگے کو نکلا ہوا حصہ۔ الاَقدَمُ: اسم تفضیل۔ التَقدِمَةُ ج تَقَادِمُ: ہدیہ۔ المُقدِمُ ج مَقَادِيمُ من الرحل: کجاوہ کا اگلا حصہ ــــ من العین: ناک سے ملا ہوا آنکھ کا گوشہ۔ ــــ من الوجہ: چہرے کا وہ حصہ جو سامنے ہو۔ المُقَدَّمُ فی اصطلاح اہل لبنان: دس بڑے عہدوں میں سے تیسرا عہدہ، سب سے بڑے عہدہ کا نام امیر پھر خوند پھر مقدم پھر شیخ (اع) فوجی عہدہ۔ اس کے متوازی عہدہ کا نام۔ قوماندان۔ ــــ عندالمنطقیین: یہ صدر قضیہ شرطیہ ہے جس پر اس کے مابعد قضیے مترتب ہوتے ہیں جیسے آپ کہیں ان کانت الشمس طالعة فالنهار موجود: اس سے کم درجہ قضیہ کو تالی کہتے ہیں، ــــ ج مَقَادِيمُ من الرحل: کجاوہ کا اگلا حصہ ــــ من العین: ناک سے ملا ہوا آنکھ کا گوشہ ــــ من الوجہ: چہرہ کا سامنے والا حصہ۔ المُقَدِّمَةُ: پیشانی، پیشانی کے بال، موقوف علیہ خواہ عقلی ہو یا عادی یا وضعی جیسے آپ کہیں کلُّ مرکَّبٍ فاسدٌ و کلُّ جسمٍ مرکَّبٌ فکلُّ جسمٍ فاسدٌ: یہ مقدمہ (مقدمة القیاس) کے نام سے معروف ہے۔ اس پر قضیوں کا نتیجہ مرتب ہوتا ہے چنانچہ کل مرکَّبٍ فاسدٌ یہ قضیہ کبرٰی ہے، کل جسم مرکب قضیہ صغری و کل جسم فاسد، نتیجہ ہے ــــ من کل شیء: ہر چیز کا شروع۔ و المُقَدِّمَةُ من الجیش: فوج کا اگلا حصہ، ہراول ــــ من الکتاب: دیباچہ ــــ مقدمة الرحل کجاوہ کا اگلا حصہ۔

۲۔ قَدَمَ ـُ قَدمًا و قُدُومًا علی قِرنِہ: ہمسر پر جرأت کرنا، دلیری کرنا۔ قَدِمَ ـَ قَدمًا و قُدُومًا و قُدُومًا علی قِرنِہ: ہمسر پر جرأت کرنا۔ ــــ علی الامر: پر بہادری دکھانا۔ اَقدَمَ علی قِرنِہ: پر جرأت کرنا۔ علی الامر: پر بہادری دکھانا۔ تَقَدَّمَ و اِستَقدَمَ: بہت پیش قدمی کرنے والا ہونا۔ اِقتَدَمَ بمعنی تَقَدَّمَ۔ القُدُمُ و القُدُمُ: دلیر کہا جاتا ہے ہُوَ یَمشِی القُدُمَ: وہ لڑائی میں آگے آگے رہتا ہے۔ القَدَمُ: بہادر (مذکر مونث، مفرد اور جمع واقع ہوتا ہے) کہا جاتا ہے رَجُلٌ قَدَمٌ و امرأةٌ قَدَمٌ و رجالٌ قَدَمٌ و نساءٌ قَدَمٌ اور کہا جاتا ہے ہو ذو قدم یعنی وہ بہادر ہے۔ القِدَمُ: بہت اقدام کرنے والا۔ القُدمَةُ: جرأت۔ الاَقدَمُ (ح) شیر۔ القَدُومُ ج قُدُمٌ دلیر، بہت اقدام کرنے والا۔ القُدمِيَّةُ مغرورانہ چال، کہا جاتا ہے فلان یمشی القدمیة: یعنی فلاں کی چال مغرورانہ ہے اور کہا جاتا ہے ہُوَ یَمشِی القُدَمِيَّةَ و الیَقدُمِيَّةَ و التَقدُمِيَّةَ: وہ جنگ میں دشمن پر پیش قدمی کرنیوالا اور مکارم اخلاق میں بلند مرتبہ ہے۔ المِقدَامُ و المِقدَامَةُ ج مَقَادِيمُ: بہت زیادہ اقدام کرنے والا، اس میں تاء مبالغہ کے لئے ہے۔

۳۔ قَدُمَ ـُ قِدَمًا و قَدَامَةً: پرانا ہونا، حدث کی ضد۔ صفت قَدِيمٌ و قُدَامٌ۔ تَقَادَمَ: بمعنی قَدُمَ۔ القُدمُ: خاندانی شرافت۔ القِدَمُ: پرانا زمانہ۔ کہا جاتا ہے کان کذا قِدَمًا ایسا پرانے زمانہ میں ہوا القِدَمُ: حدوث کی ضد۔ قِدَمُ العَالَمِ او اَزَلِيَّةُ العَالَمِ: فلسفی مذہب کہ عالم ازلی ہے اس کے وجود کی کوئی علت نہیں ہے لہٰذا یہ قدیم ہے۔ القَدِيمُ و القُدَامُ ج قُدَمَاءُ و قُدَامٰی و قَدَائِمُ مونث قَدِيمَةٌ ج قَدِيمَاتٌ و قَدَائِمُ: پرانا۔

۴۔ قَدِمَ ـَ قُدُومًا و مَقدَمًا و قِدمَانًا المدینةَ شہر میں آنا۔ ــــ من سفرہ سفر سے واپس ہونا۔ الی الامر: کا قصد کرنا۔ اَقدَمَہُ البلدَ: کو شہر میں آنے پر آمادہ کرنا۔ اِستَقدَمَ الرجُلَ: سے آنے کو کہنا۔ القادِمُ ج قُدُومٌ و قُدَّامٌ و قادِمُونَ (فا) العام القادم: آئندہ سال القَادِمَةُ۔ القادم کا مونث۔ المَقدَمُ: آنے کا وقت۔

۵۔ قَدِمَ ـَ قُدُومًا و اَقدَمَ علی العیب: عیب پر راضی ہونا۔

۶۔ القَدَمُ: سرخ کپڑا۔ القَدَمُ ج اَقدَامٌ و قُدُومٌ اسم تصغیر۔ قُدَيمَةٌ: پاؤں (مونث کبھی مذکر بھی آجاتا ہے) ــ فی القیاس: پاؤں کے انگوٹھے کے کنارے سے ایڑھی کے کنارے تک، کہا جاتا ہے۔ جَعَلَ دِمَاءَ ہُم تَحتَ قَدَمَیہِ: ان کے خون کو اپنے قدم کے نیچے کر دیا یعنی معاف کر دیا، اور کہا جاتا ہے اِجعَل ذالِكَ تَحتَ قَدَمِكَ: اسے اپنے قدم کے نیچے کر دو یعنی معاف کردو، اور کہا جاتا ہے وَضَعَ قَدَمَہُ فی العَمَلِ: یعنی اس نے کام شروع کر دیا۔ القَدِمُ (ط ا): سخت سنگستان۔ القَدَمَةُ سخت سنگستان۔ القُدَّامُ: قصاب۔ القَدُومُ و القَدُّومُ ج قُدُمٌ و قَدَائِمُ: تیشہ، کلہاڑا (مونث)۔

۷۔ القُدَامِسُ سخت کہا جاتا ہے، عِزٌّ اَو حَسَبٌ قِدمَاسٌ: یعنی پرانا شرف یا حسب۔ القُدمُوسُ ج قَدَامِيسُ: پرانا، (کہا جاتا ہے۔ عِزٌّ او حَسَبٌ قُدمُوسٌ: یعنی پرانا شرف یا حسب، سخت، بڑی چٹان، ہراول، لشکر کا اگلا حصہ۔ جَيشٌ قُدمُوسٌ: بڑا لشکر۔

الْقَدَمُوْسَة: بڑی چٹان۔

قدن: القَدَنُ: کافی کہا جاتا ہے۔ قَدْنُ زَیْدٍ دِرْهَمٌ: زید کے لئے ایک درہم کافی ہے۔

قدو: ا۔ قَدَا ـُ قُدُوًّا: قریب ہونا، سفر سے واپس ہونا۔ به فَرَسُهُ: گھوڑے کا تیز دوڑنا۔ اَقْدٰی اِقْدَاءً: بوڑھا ہونا اور موت کے قریب پہنچنا۔ ـــ من السفر: سفر سے واپس آنا۔

۲۔ قَدَا ـُ قُدُوًّا و قَدِیَ یَقْدٰی قَدًی و قَدَاةً و قَدَاوَةً الطعامُ: کھانے کا مزیدار و خوشبودار ہونا صفت قَدٍ و قَدِیٌّ: آپ کہیں گے۔ شَمِمْتُ قَدَاةَ القِدْرِ: میں نے ہنڈیا کی خوشبو کو سونگھا۔ اَقْدٰی اِقْدَاءً المسکُ: مشک کی خوشبو کا بھڑکنا۔ القَدَا: خوشبو، کہا جاتا ہے۔ مَا اَقْدٰی طَعَامَ فُلَانٍ: یعنی فلاں کا کھانا کس قدر مزیدار و خوشبودار ہے۔

۳۔ اَقْدٰی اِقْدَاءً: خیر اور امور دینیہ میں استقامت اختیار کرنا۔ تَقَدّٰی تَقَدِّیًا علی دابته: چوپایہ پر سوار ہو کر درمیان راستہ میں چلنا۔ ـــ ت الدابةُ براکبها: چوپایہ کا سوار کو وسط راستہ پر لیجانا۔ القَدْوٰی: استقامت

۴۔ اِقْتَدٰی اِقْتِدَاءً بفلان فی کذا: کی میں پیروی کرنا۔ القِدْوُ ج اَقْدَاءٌ: جڑ جس سے شاخیں نکلیں۔ القِدْوَةُ و القُدْوَةُ و القَدْوَةُ و القِدْیَةُ: نمونہ، اسوہ، کہا جاتا ہے۔ لِیْ بِكَ قُدْوَةٌ: میرے لئے تمہاری زندگی میں اسوہ ہے۔

قدی: ا۔ قَدِیَ ـَ قَدْیًا الطعامُ: مزیدار و خوشبودار ہونا۔

۲۔ قَدٰی ـِ قَدْیَانًا الفرسُ: تیز رفتار ہونا کہا جاتا ہے قَدَتْ قَادِیَةٌ: قحط زدہ قوم کا دیہات سے آنا۔ قَادٰی مُقَادَاةً الرجُلَ: سے مقابلہ کرنا۔ القَادِیَةُ ج قَوَادٍ: دیہات سے آنے والی قحط زدہ قوم۔ القِدْیَةُ: نمونہ: القِدْیَةُ: قِدْیٌ کا اسم نوع، روش، طریقہ، سیرت کہا جاتا ہے۔ خُذْ فِیْ هِدْیَتِكَ وَقِدْیَتِكَ: اپنی روش و طریقہ کو اختیار کرو۔

۳۔ قَدٰی نی هذا الامرُ: یعنی یہ مجھے کافی ہے، عوام کہتے ہیں هذا یُقَدّی: یعنی یہ کافی ہے۔ القَدٰی و القِدٰی: مقدار، اندازہ، کہا جاتا ہے۔ بَیْنَهُمَا قَدٰی رُمْحٍ: ان دونوں کے درمیان ایک نیزہ کا فاصلہ مقدار ہے۔ یعنی نیزہ کی لمبائی جتنی دوری ہے۔

۴۔ تَقَدّٰی: ناز سے چلنا۔ المُتَقَدِّیْ (فا) (ح): شیر۔

۵۔ القِدَةُ ج قِدَاتٌ (ح): ایک قسم کا سانپ۔

قدم: قَدَمَ ـُ قَدْمًا و قُدُوْمًا ہُ: سے پہلے یا آگے ہونا۔ قَدِمَ ـَ قُدُوْمًا و قِدْمَانًا و مَقْدَمًا ہ: کسی جگہ پہنچنا۔ ـ: آنا۔ ـــ ہ/ علی/ اِلی: کے پاس پہنچنا۔ ـــ ہ/علی/الی: کسی جگہ پہنچنا۔ ـــ علی: کو کرنے کی جسارت کرنا۔ قَدُمَ ـُ قِدَمًا: قدیم ہونا، پرانا ہونا، قَدَّمَ ہ/ ہ: کو پہلے یا آگے کرنا، کے آگے لیجانا، کو آگے چلانا، کو آگے بھیجنا۔ ـــ ہ ل: کو بطور تعارف پیش کرنا جیسے کسی کتاب کا دیباچہ، تمہید، مقدمہ، پیش لفظ۔ ہ/ہ: کو سرفہرست رکھنا۔ ـــ ہ: گھنٹہ آگے کرنا۔ ـــ ہ: کو پہلے کرنا۔ ـــ ہ/ہ علی: کو سے پہلے برتری دینا۔ ـــ ہ علی: کو پر ترجیح دینا۔ ـــ ہ علی: کو پر ترجیح دینا۔ ـــ ہ علی: کو کیلئے بطور قانونی سرپرست مقرر کرنا۔ ـــ ہ ل: کو کے لئے تیار کرنا، تیار رکھنا، الگ کرنا، مخصوص کرنا، ـ ل: کا سوچنا، کا اہتمام کرنا۔ ہ ل/ اِلی: کوئی چیز کسی کو پیش کرنا، کو پر ظاہر کرنا، کوئی چیز کسی کو دینا، کو کے سپرد کرنا، کو کے پاس بھیجنا، کو کے سامنے رکھنا، کو کوئی چیز بطور تحفہ یا ہدیہ دینا۔ ـــ ہ/ ہ ل/ الی: کو کے روبرو پیش کرنا۔ ہ ل/ الی: کوئی کتاب کسی کے نام معنون کرنا، کسی کتاب کا کسی کے نام انتساب کرنا۔ ـــ ہ: رپورٹ وغیرہ مسل میں لگانا۔ ـــ ہ ل/ الی: درخواست وغیرہ کسی کو پیش کرنا، کے سامنے شکایت رکھنا۔ ـــ ہ: جواب دینا۔ ـــ ہ: امتحان دینا۔ ـــ ہ الی / أمام: کو کسی متعلقہ حاکم یا عدالت کے روبرو پیش کرنا۔ ـــ ہ ل/ الی: کا سے تعارف کرانا، کی سے شناسائی کرانا۔ قَدَّمَ (لازم): پہلے یا آگے ہونا، گھنٹہ کا آگے ہونا۔ قَدَّمَهُ بین یدیه: کسی چیز کو دوسری چیز سے آگے بھیجنا، کسی چیز کو دوسری چیز سے آگے ہونے دینا۔ قَدَّمَ له الثمنَ: کو پیشگی قیمت ادا کرنا۔ قَدَّمَ خِدْمَةً: کوئی خدمت کرنا۔ ـــ خطوةً: ایک قدم آگے رکھنا۔ قَدَّمَ الشکرَ لَهُ: کا شکریہ ادا کرنا۔ قَدَّمَ نفسَهُ اِلی البولیس: خود کو پولیس کے حوالے کرنا۔ ماقَدَّمْتُ و اَخَّرْتُ: جو کچھ میں نے کیا ہے۔ ماقَدَّمَتْ یداك؟: تم نے کیا جرم کیا ہے یُقَدِّمُ رِجْلًا وَیُؤَخِّرُ اُخْرٰی: ہچکچانا، تذبذب میں پڑنا، متامل ہونا، پس و پیش کرنا، کوئی فیصلہ نہ کر سکنا۔ فرقُ شهورٍ لاتَقَدَّمُ ولاتؤخر: چند ماہ کا فرق جو اہم نہیں ہے اَقْدَمَ: بہادر، نڈر یا بے باک ہونا۔ ـــ علی: کچھ کرنے کی جسارت کرنا، کچھ کرنا، کی جرات کرنا، پر حملہ کرنا۔ تَقَدَّمَ ہ/ہ/علی/عن: سے آگے یا پہلے ہونا، سے آگے جانا۔ هـم/علی: میں سب سے آگے ہونا۔ ـ: قدیم ہونا۔ ـــ نحو: کی طرف جانا، بڑھنا، باقاعدہ قدم اٹھا کر چلنا۔ ـــ: ترقی کرنا۔ ـــ الی: کے قریب آنا، کو راستہ میں مخاطب کرنا، کے پاس آنا۔ ـــ بین یدیه/الی: کے روبرو پیش ہونا۔ ـــ ل/ الی: (کھیلوں میں) مخالف ٹیم سے ملنا۔ یا اس کا سامنا کرنا۔ ـــ الی/ ل ب: کو درخواست پیش کرنا۔ ـــ الی ب: کو کا حکم دینا، کو کی ہدایت کرنا، کو کوئی کام سپرد کرنا۔ ـــ به: کو ترقی دینا، بڑھانا۔ تقدمت به السنُّ: عمر رسیدہ ہونا۔ کما تقدَّمَ: جیسا کہ پہلے ذکر کیا گیا۔ غفرَ اللّٰهُ لَهُ ماتقدَّمَ من ذنبه وما تأخرَ: اللّٰہ نے اس کے تمام گناہ بخش دیے ہیں۔ وقتُ بغداد مُتقدِّمٌ ساعتین عن وقتِ اوربا الوسطٰی: بغداد کا وقت وسطی یورپ کے وقت سے دو گھنٹے آگے ہے۔ تقدَّمَ نحوه: کے پاس آنا، کے نزدیک ہونا۔ تقدَّمَ منه: کی جانب بڑھنا، کی طرف جانا۔ تقدَّمَ للامتحان: امتحان دینا۔ تقادمَ: پرانا ہونا۔ فرسودہ ہو جانا، متروک ہونا۔ تقویم پارینہ ہونا۔ تقادمَ الزمنُ: بہت سا وقت گزر گیا ہے۔ تقادمَ عهدُهُ: بہت پہلے ہوا، اس کا تعلق ماضی سے ہے۔ اِسْتَقْدَمَ ہ: کو آنے کے لئے کہنا، کو بلانا، بلوانا، بلا بھیجنا۔ قِدْمٌ: عرصہ سے گزرا ہوا وقت، زمانہ قدیم۔ قِدْمًا: زمانہ قدیم میں، گزشتہ زمانہ میں، پرانے زمانہ میں، اگلے وقتوں میں۔ قِدَمٌ: عرصہ سے گزرا ہوا وقت، زمانہ قدیم، عہد رفتہ، عہد پارینہ، بہت ہی پرانا دور، قدامت، ازلیت، اولیت، تقدم۔ مُنذُ القِدَمِ: عہد رفتہ سے، زمانہ قدیم سے، قدیم روایت کے ذریعے سے، دیر سے چلا آتا۔ قِدَمُ عَهْدِهِ ب: کے ساتھ اس کی پرانی شناسائی، بے تکلفی یا واقفیت۔ قَدَمٌ (عموماً مونث) جمع اَقْدَام: پاؤں، پیر، فٹ (12 انچ پیمانہ) قدم۔ قَدَمٌ مُكَعَّبَةٌ: مکعب فٹ۔ سَمْتُ القَدَمِ: سمت النظیر۔ اِصْبَعُ القَدَمِ: پاؤں کی انگلی۔ علی قَدَمَيْهِ: بر پا، پیدل۔ علی اطرافِ قَدَمَيْهِ یا علی الأقدام: پنجوں کے بل۔ علی قدمِ الحَذَرِ: پریشان، بزدل، ڈرپوک، بودا، ڈرا ہوا، سہما ہوا۔ علی قدم الأهْبَة و الاستعداد: انتہائی چوکسی کی حالت میں۔ جَرٰی علی قدمٍ وساقٍ یا قام علی قدم وساق: مکمل طور پر موثر ہو جانا، زوروں پر ہونا، پورے زور سے جاری ہونا۔ لیس لَهُ قدمٌ فی: اس کا اس میں کوئی کردار نہیں، وہ اس میں الجھا ہوا نہیں یا ملوث نہیں۔ مَضٰی (سَارَ) قُدُمًا: سیدھا آگے جانا۔ قَدِیْمٌ جمع قُدَمَاءُ و قُدَامٰی و قَدَائِمُ: پرانا، قدیم، قدیمی، عتیق، بہت پرانے دور کا، ازلی طور پر پہلے سے موجود۔ ـــ القدیم: اللہ تعالیٰ۔ قَدِیْمًا یا فی القدیم: پرانے وقتوں میں، زمانہ قدیم میں۔ اگلے وقتوں میں۔ ـــ منذ القدیم یا مِن قدیمٍ: پرانے وقتوں سے، دیر سے چلا آتا۔ قدیمُ العهد ب:

پرانا شناسا، بے تکلف یا واقف، مدتوں کے تجربہ کا حامل، کا طویل عرصہ سے حامل، دراسات قديمة: کلاسیکی مطالعے۔ قُدُوم: آنا، آمد۔ قَدُوم جمع قُدُم: بہادر، نڈر، دلیر، شجاع، بے خوف، باہمت، جرأت مند، دلاور۔ قَدُوم و قَدُّوم جمع قَدَائِم و قُدُم: بسولہ، تیشہ۔ قُدَّام: سامنے کا حصہ۔ قُدَّامَ: کے سامنے۔ قَيْدُوم: جہاز کا اگلا حصہ۔ اَقْدَم: زیادہ پرانا، زیادہ قدیم الاَقْدَمُون: بہت پرانے لوگ۔ أقدَمِيَة: اولیت، سنیارٹی۔ مَقْدَم: آنا، آمد۔ مِقْدَام: بہادر، دلیر، شجاع، نڈر، بے خوف، سٹاف سارجنٹ (فوجی عہدہ) تَقْدِيم: آگے بھیجنا، (دیکھو قَدَّمَ) پیشکش، گزارش، مسل میں لگانا، نذر، وقف، تہدیہ، ٹینڈر (نیلام کا) بولی۔ محضر، محضر نامہ جمع تَقَادِيم: سرکاری طور پر مسلمہ سرپرستی (تیونس میں) تَقْدِمَة: پیشکش، ٹینڈر، بولی تہدیہ (ساجی) تعارف، پیشکش، نذر (مسیحیت میں) جمع تَقَادِم: تحفہ، ہدیہ اِقْدَام: بہادری، جسارت، دلیری، بے خوفی، نڈر پن، مضبوط دلی، ہمت، مہم پسندی، مہم جوئی، پہلا قدم، اقدام، پیش قدمی، تَقَدُّم: پیش قدمی، برتری، اولیت، سنیارٹی، فوقیت، پیش قدمی، ترقی، برتری، بڑھنا تَقَدُّمِي: ترقی پسند، ترقی پسندانہ تَقَادُمُ العهد (الزمن): زمانہ کا بڑھنا یا گزرنا مَعَ تَقَادُم الزَمَن: زمانہ کی رفتار کے ساتھ، مُقَدِّم: پیشکش کرنے والا، ٹینڈر دینے والا، دینے والا، پیش کرنے والا معطی۔ قَادِم: آنے والا، نووارد، آئندہ (مہینہ وغیرہ) مُقَدِّم الطلب: درخواست دہندہ۔ مُقَدَّم: سامنے کا حصہ، جہاز کا اگلا حصہ، ہوائی جہاز وغیرہ کا آگے کو نکلا ہوا حصہ۔ نسبتوں کی مساوات کا مسلمہ اصول، اور سینئر سپروائزر، فورمین، منیجر، لفٹیننٹ کرنل، سرکاری طور پر مقرر کردہ سرپرست وقف جائیداد کا ناظم یا متولی۔ مُقَدَّم عليه: قانونی نابالغ جسے سرکاری طور پر مسلمہ سرپرستی کے تحت رکھا گیا ہو۔ مُقَدَّمًا: پیشگی، پہلے ہی سے، قبل از وقت۔ مُقَدِّمَة و مُقَدَّمَة: جمع مقدمات: سامنے کا حصہ، اگلا حصہ، سامنا، ماتھا، رخ، پیش، جہاز کا اگلا حصہ، پیش منظر، سب سے نمایاں حصہ، ہراول، محافظ دستہ، دیباچہ، پیش لفظ، تمہید، مقدمہ، مُتَقَدِّم: پہلے، آگے، آگے بڑھتا ہوا، بہت ترقی یافتہ، آگے، اگلے حصہ میں موجود، پہلا، اول، اہم، مذکورہ بالا، پہلے مذکور، ترقی یافتہ، سینئر (کھلاڑی) المتقدم ذِكْرُهُ: مذکورہ بالا المتقدم في السنّ او في العمر: سن رسیدہ۔ متقدم على اِبّانِه: قبل از وقت، بڑا جلد باز، بے توقع، بے محل المُتَقَدِّمُون والمُتاخِرُون: پہلے اور بعد کے، سب۔

قذ: ا۔ قَذَّ ـُ قَذًّا الريشَ: تیر کے پر کے اطراف کو کاٹنا اور ہموار کرنا۔ الرجُلَ: کی گدی پر مارنا۔ السهمَ: تیر میں پر لگانا۔ وقَذَّ الشَعْرَ: بال کاٹنا اور برابر کرنا۔ اَقَذَّ السهمَ: تیر میں پر لگانا۔ تَقَذَّذَ القومُ: قوم کا متفرق ہونا کہا جاتا ہے فُلَانٌ لَا يَدَعُ شَاذَّةً وَلَا قَاذَّةً: یعنی وہ بہادر ہے جسے دیکھتا ہے مار ڈالتا ہے۔ القُذَّة ج قُذَذ و قِذَاذ: انسان یا گھوڑے کا کان، تیر کا پر۔ القُذَاذَة ج قُذَاذَاتٌ: پر کا تراشہ سونے وغیرہ کا ریزہ، کہا جاتا ہے۔ اِنَّ لِي قُذَاذَاتٍ و جُذَاذَاتٍ۔ القُذَاذَاتُ: سونے کے ٹکڑے اور جُذَاذَاتٍ: چاندی کے ٹکڑے۔ القَذَّانُ: بڑھاپے کی وجہ سے دونوں طرف کنپٹی کی سفیدی، پرندہ کے بازوؤں کی سفیدی۔ سَهمٌ اَقَذُّ: پروں والا تیر ج قُذٌّ جمع قِذَاذ (ضد): بے پر کا تیر، کہا جاتا ہے مَالَهُ اَقَذُّ وَلَا مَرِيْش: یعنی اس کے پاس کچھ نہیں۔ المَقَذُّ: گدی، سر کے بالوں کے نکلنے کی انتہائی جگہ پیچھے یا آگے یا پیچھے کی طرف، سر کے بالوں کے کاٹنے کی جگہ۔ المَقَذُّ و المِقَذَّةُ: پر تراشنے کا آلہ، چھری وغیرہ۔ المُقَذَّذُ و المَقْذُوذُ: بال تراش کر ہموار کیا ہوا۔ ہر ہموار چیز، آراستہ و پیراستہ۔ المُقَذَّذَةُ والمَقْذُوذَةُ: گول کان۔

۳۔ قَذَّ ـُ قَذًّا الحجرَ و كلَّ غليظٍ: پتھر اور ہر قسم کی سخت چیز پھینکنا۔

۴۔ القُذَّةُ ج قِذَّانٌ (ح): پسو۔ القُذَذُ (ح): پسو۔

قذح: قَاذَحَ مُقَاذَحَةً هُ: کو گالی گلوچ کرنا۔ تَقَذَّحَ لفلان بالشر: کے ساتھ شرارت کرنا۔

◯ اِقْتَدَى ب: کسی شخص یا چیز کی نقل کرنا۔ ب: کی ریس کرنا، کی ہمسری کی کوشش کرنا، کے نقش قدم پر چلنا کی پیروی کرنا، قُدْوَة و قِدْوَة: نمونہ، نقش، عمدہ مثال یا اچھا نمونہ۔ قَذِي: مزیدار، لذیذ، چٹپٹا، خوش ذائقہ (کھانا)۔ اِقتداء: نقل، ریس، ہمسری کی کوشش۔ ب: کے نمونہ یا مثال کی پیروی۔

◯ حَذْوَ القُذَّةِ بالقُذَّة: بالکل ہو بہو، بالکل ویسا ہی مغالطہ آمیز ایک سا۔

قذر: ا۔ قَذِرَ ـَ قَذَرًا و قَذَارَةً: گندا ہونا میلا ہونا صفت قَذِرٌ و قَذِرٌ و قَذَرٌ و قَذُرٌ۔ قَذِرَ الشيءَ: کو گندا کرنا۔ قَذُرَ ـُ قَذَرًا و قَذَارَةً: گندا ہونا، میلا ہونا صفت قَذُرٌ و قَذِرٌ و قَذَرٌ و قَذُرٌ۔ قَذِرَ۔ قَذَرًا و قَذَارَةً: گندا ہونا۔ قَذَرًا الشيءَ: کو گندا کرنا، مکروہ جاننا، سے پرہیز کرنا، کو گندا سمجھنا۔ قَذِرَ الشيءَ: کو گندا کرنا۔ اَقْذَرَهُ: کو گندا پانا۔ فلانًا: کو تنگ دل کرنا۔ تَقَذَّرَ الشيءَ و منه: کو میل کچیل کی وجہ سے مکروہ جاننا۔ اِسْتَقْذَرَ الشيءَ: کو گندا سمجھنا، میل کچیل کی وجہ سے مکروہ جاننا۔ القَذَرُ (مص) ج اَقْذَارٌ و مَقَاذِرُ على غير القياس: میل کچیل، کبھی پاخانہ پر بھی یہ لفظ بولا جاتا ہے۔ رَجُلٌ قَذَرَةٌ: ملامت سے دور مرد۔ القَاذُورَةُ ج قَاذُورَاتٌ: بدکار عورت جیسے زانیہ۔ والقَاذُورُ و ذو قاذورة: جو بدخلقی کی وجہ سے لوگوں سے نہ ملے، جو کسی چیز کو بوجہ نفرت کے نہ کھائے۔ القَذُورُ بمعنی القاذور۔ من النساء: مردوں سے الگ تھلگ رہنے والی عورت یا شک و شبہ سے دور، رَجُلٌ مَقْذَرٌ ج مَقَاذِرُ: مرد جس سے لوگ پرہیز کریں المَقَاذِرُ: گندگیاں۔ المُقْذِرُ ج مُقْذِرُونَ: فواحش کا ارتکاب کرنے والا۔

۲۔ القُذْرُوفُ قُذَارِيفُ: عیب۔

◯ قَذَر: میل، ناپاکی، جمع اَقْذَار: گند، گندگی، غلاظت، خستگی، زبوں حالی۔ قَذِر و قَذْر: گندا، میلا، ناپاک، غلیظ، گھناؤنا۔ قَذُور: نازک مزاج، نازک طبع۔ ناپاک۔ قَذَارَة: گندگی، میلا پن، ناپاکی۔ قَاذُورَ جمع قاذورات: گند، غلاظت، خستگی، گندگی، میلا، کوڑا کرکٹ، آخور، (اخلاقی) آلودگی۔ مَقَاذِر: گندی چیزیں، گند، غلاظت۔

قذع: ا۔ قَذَعَ ـَ قَذْعًا هُ: کو گالی دینا، سے بے ہودہ بکنا۔ قَذَّعَ ثوبَهُ: کپڑے کو گندا کرنا، میلا کچیلا کرنا۔ قَاذَعَهُ: سے گالی گلوچ کرنا۔ اَقْذَعَ فلانًا: کو گالی دینا اور اس سے بے ہودہ بکنا۔ لفلان: کو سخت سست کہنا۔ القولَ: برا کہنا۔ الرجُلُ: فواحش کا ارتکاب کرنا۔ تَقَذَّعَ له بالشر: سے برائی کی تیاری کرنا۔ سے برائی کرنے کی تیاری کرنا۔ القَذَعُ: گندا، بے حیائی، فحاشی۔ و القَذِيعُ والاقْذَعُ: قبیح، بدخلق، قول یا جواب میں حد سے گزرنے والا القَذِعُ: گندگی والا۔ بے حیا القَذِيعَةُ: گالی گلوچ، قبیح قول یا فعل کہا جاتا ہے رَمَاهُ بالمُقْذِعَاتِ او المُقْذَعَاتِ: اس نے اس پر فواحش کی تہمت لگائی۔

۲۔ تَقَذَّعَ الرجُلَ: ناپسند کرنا۔

۳۔ القَذَعْمِلُ: موٹا اونٹ۔ القَذَعْمِلَةُ: پست قامت خسیس عورت، کہا جاتا ہے۔ مَا عِنْدَهُ قُذَعْمِلَةٌ: اس کے پاس کچھ نہیں۔ مَا في السَّمَاءِ قُذَعْمِلَةٌ: آسمان میں کچھ بھی بادل نہیں۔

◯ قَذَعَ ـَ قَذْعًا هُ: کو بدنام کرنا، پر بہتان باندھنا، کو بدنام کرتے پھرنا۔ چغلی کھانا، بدنامی کرنا، بہتان

تراشی کرنا۔

قذف :ا۔ قَذَفَ ـِ قَذْفًا: قے کرنا۔ ـــ المَّلاحُ: چپو سے کشتی چلانا۔ ـــ بقولہ: بغیر سوچے سمجھے بک دینا۔ ـالحجرَ و بالحجر: پتھر پھینکنا۔ ـــ هُ بکذا: پر کی تہمت لگانا۔ ـــ فلاناً بالحجر: کو پتھر مارنا۔ ـــ الرجُلَ: پر شک سے تہمت لگانا۔ قَاذَفَ هُ: ایک دوسرے پر تہمت لگانا اور ایک دوسرے کو گالی دینا۔ تَقَاذَفَ الماءُ: پانی کا تیز بہنا۔ ـالفرسُ: گھوڑے کا تیز دوڑنا۔ القومُ: آپس میں گالی گلوچ کرنا۔ القومُ بالحجارة: ایک دوسرے پر پتھر پھینکنا۔ ـــ ت به الامواجُ: کو تھپیڑے مارنا اور کہا جاتا ہے۔ تَقَاذَفَتْ بِهِ الأبوابُ: کو دروازوں نے دھکا دیا یعنی کوئی شخص کسی دروازے میں داخل ہونا چاہتا تھا کہ مالک مکان نے دروازہ بند کر دیا اور وہ شخص دوسرے دروازہ پر جانے پر مجبور ہوا اور وہاں بھی یہی معاملہ پیش آیا۔ اِنْقَذَفَ: پھینکا جانا۔ اِسْتَقْذَفَ فلانا بالحجر: کو پتھر مارنا۔ ـــ الرجُلَ: پر کی تہمت لگانا۔ القاذِفُ (فا) کہا جاتا ہے: هُمْ بَيْنَ حَاذِفٍ وقَاذِفٍ: وہ لوگ ڈھیلا پھینکنے والے اور لاٹھی مارنے والے کے درمیان میں ہیں۔ نَاقَةٌ قَاذِفٌ: تیز دوڑنے والی اونٹنی کہ اونٹوں سے دوڑنے میں آگے نکل جائے۔ القَاذِفَةُ ج قَاذِفَاتٌ: بمبار طیارہ۔ القاذُوفُ (اع): چھوٹی توپ۔ القُذُفُ: پھسلن کی جگہ۔ والقَذُوفُ: دور کہا جاتا ہے۔ فَلاةٌ اونِيَّةٌ قُذُفٌ: دور کا بیابان۔ بَلْدَةٌ قُذُوفٌ: دور دراز کا شہر۔ قَوْسٌ قَذُوفٌ: تیر کو دور پھینکنے والی کمان۔ نَاقَةٌ قُذُوفٌ و قَذُوفٌ: دوڑنے میں اونٹوں سے آگے نکل جانے والی اونٹنی۔ القَذَفُ: پھسلن کی جگہ، دور کہا جاتا ہے۔ فَلاةٌ اونِيَّةٌ قَذَفٌ: دور کا بیابان۔ القِذَافُ: ہر وہ چیز جو پھینکی جائے، تیز روی۔ نَاقَةٌ قِذَافٌ: تیز دوڑنے والی اونٹنی۔ القَذَّافُ اسم مبالغہ منجنیق ہر وہ چیز جس سے کسی چیز کو دور تک پھینکا جائے، سواری۔ القَذِيفُ: دور۔ (اع): میزائل۔ القَذِيفَةُ: ہر وہ چیز جو پھینکی جائے اس سے ہے قذائف المدافع والطائرات: توپ کے گولے، وہ بم جسے جہاز دشمن پر گراتے ہیں۔ ـالقَذِيفَةُ اليَدَوِيَّةُ: ہینڈ گرنیڈ یا دستی بم۔ المِقْذَفُ ج مَقَاذِفُ۔ المِقْذَافُ ج مَقَاذِيفُ: چپو۔ المَقَاذِفُ: ہلاکتیں۔ المُقَذَّفُ: لعنت کیا ہوا، کہا جاتا ہے، فَارِسٌ مُقَذَّفٌ: جنگ آزمودہ شہسوار۔ فَرَسٌ مُتَقَاذِفٌ: تیز رفتار گھوڑا۔ سَيْرٌ مُتَقَاذِفٌ: تیز چال۔

۲۔ القُذُفُ والقَذَفُ والقُذُفُ: جانب، گوشہ۔ القُذْفَةُ ج قِذَافٌ و قُذَفٌ و قُذُفٌ و قُذُفَاتٌ: جانب گوشہ، کنگرہ، پہاڑ کا گوشہ جو نکلا ہوا ہو۔ اَقْذَافُ القَصْرِ: محل کے کنگرے۔ القَذَافُ تھوڑا پانی۔ القَذَّافُ: ترازو۔ المُقَذَّفُ: پر گوشت۔

قذل :ا۔ قَذَلَ ـُ قَذْلًا هُ: کی گدی پر مارنا۔ القَذَالُ ج قُذُلٌ و اَقْذِلَةٌ: گدی، سر کا پچھلا حصہ۔

۲۔ قَذَلَ ـُ قَذْلًا هُ: پر عیب لگانا۔ القَذَلُ: عیب۔

۳۔ قَذَلَ ـُ قَذْلًا هُ: کا پیچھا کرنا۔ ـــ فی الامر: میں کوشش کرنا۔

۴۔ قَذَلَ ـُ قَذْلًا فلانٌ: برگشتہ ہونا اور ظلم کرنا۔

قذم :ا۔ قَذَمَ ـُ قَذْمًا له من المال: کو مال یک بارگی دینا۔ قَذِمَ ـَ قَذَمًا الماءَ: پانی کا گھونٹ لینا۔ القُذَمُ: بہت دینے والا سردار۔ القُذْمَةُ: پانی کا گھونٹ۔ القِذَمُّ: بہت دینے والا سردار۔ ـــ والقُذَامُ من الآبار: بہت پانی والا کنواں۔ بئرٌ قَذُومٌ ج قُذُمٌ: بہت پانی والا کنواں۔ القَذِيمَةُ ج قَذَائِمُ: مال کا ایک حصہ جو آدمی کسی کو دے۔

۲۔ اِنْقَذَمَ: تیز دوڑنا۔

○ قَذَفَ ہ / ب: کو پھینکنا، بے کار سمجھ کر پھینک دینا، ترک کر دینا، زور سے پھینکنا، اچھالنا۔ ـــ / ہ / ب: کو زور سے پھینکنا، دھکیلنا، ٹھیلنا۔ ـــ ہ/ب: (کشتی) کھینا، (کچھ) نکالنا، چھوڑنا۔ ہ/ہ/ب: کو نکالنا، نکال باہر کرنا، خارج کرنا۔ ہ/ب: کو بے دخل کرنا، نکال دینا، ـب: کچھ گرانا۔ ـ ہ/ہ ب: پر کچھ پھینکنا۔ ـ ہ ب: کو کا الزام دینا، پر کی تہمت لگانا۔ ـ ہ: کو بدنام کرنا، پر بہتان باندھنا۔ ـ قے کرنا۔ قَذَفَ ہ بالقنابل: پر بم مارنا قَذَفَ علیه الشتائم: کے خلاف فحش زبان استعمال کرنا۔ قَذَّفَ: چپو چلانا، کشتی کھینا۔ تَقَاذَفَ ب: ایک دوسرے پر کچھ پھینکنا۔ ـــ ہ: کو آگے پیچھے پھینکنا۔ ـــ ہ/ب: کو ادھر ادھر دھکیلنا۔ تَقَاذَفَتْ به الامواجُ: موجوں سے ادھر ادھر اچھلنا۔ اِنْقَذَفَ: پھینکا جانا، اچھلنا، پٹخنا، ڈالا جانا قَذْف: بدنامی، تہمت، بہتان، جھوٹا الزام۔ القذف بالقنابل: بمباری۔ طائرةُ قذف القنابل: بمبار طیارہ۔ قَذْفِي: بدنام کن، ہتک آمیز، افترا پرداز۔ طيارة قَذَّافَة: بمبار طیارہ۔ قَذِيفَة جمع قَذَائِف: گولی، گولا، بم، فتیلہ، بم کی بتی قذیفة نَسَّافَة: آبدوز گولہ، تارپیڈو (Torpedo) قذیفة يَدَوِية: دستی بم۔ مِقْذَاف جمع مَقَاذِف و مقاذیف: چپو۔ تقذیف کشتی کھینا، چپو چلانا۔ قاذِفَةُ القنابل جمع قاذفات القنابل: بمبار طیارہ۔ قاذِفَةُ اللهَب یا قاذفة النار: شعلے اگلنے والی کل، آگ اگلنے والی کل۔ مَقْذُوف جمع مَقَاذِيف و مَقْذُوفَة جمع مَقْذُوفَات: میزائل (Missile) گولہ، گولی۔

قذی :ا۔ قَذِيَ ـَ قَذًى وقَذْيًا و قَذَيَانًا ت عينُهُ: آنکھ کا کیچڑ نکالنا۔ قَذِيَ ـَ قَذًى و قَذَيَانًا و قُذِيًّا ت عينُهُ: آنکھ میں تنکا پڑنا صفت قَذِيَةٌ و قَذِيَّةٌ و مَقْذِيَةٌ ـــ الشرابُ: پینے کی چیز میں تنکا پڑنا۔ قَذَّى ـ عينَهُ: آنکھ سے خس وخاشاک نکالنا۔ اَقْذَى عينَهُ: آنکھ میں خس وخاشاک ڈالنا۔ اِقْتَذَى الطائرُ: سر کھجلاتے ہوئے آنکھ سے تنکا نکالنا۔ القَذَى ج قُذِيٌّ و اَقْذَاءٌ و القَذَاةُ: آنکھ یا پینے کی چیز میں گرا ہوا تنکا، خس وشاک وغیرہ، کہا جاتا ہے۔ فُلَانٌ يُغْضِي عَلَى القَذَى: یعنی فلاں ظلم برداشت کرتا ہے شکایت نہیں کرتا۔ ـــ صَارَ الاَمْرُ قَذًى فِيْ عَيْنِهِ: یعنی معاملے نے اسے تکلیف پہنچائی اور اس نے اس کے ازالے کی کوشش کی۔ یہ عربوں کی مثال ہے۔ يُبْصِرُ اَحَدُكُمُ القَذَى فِيْ عَيْنِ اَخِيْهِ يُعْمِيْ عَنِ الجِذْعِ فِيْ عَيْنِهِ: دوسرے کی آنکھ کا تنکا دیکھتا ہے اور اپنی آنکھ میں شہتیر نہیں دیکھتا یعنی دوسرے کے تو چھوٹے چھوٹے عیوب پر نگاہ رکھتا ہے مگر اپنے بڑے بڑے عیوب کو نظر انداز کرتا ہے۔ القِذَى ج قُذِيٌّ و اَقْذَاءٌ: باریک خاک۔ کہا جاتا ہے رَجُلٌ قَذِيُّ العين: وہ شخص جس کی آنکھ میں تنکا پڑ گیا ہو۔

۲۔ قَذَى ـِ قَذْيًا وقَذًى و قُذِيًّا و قَذَيَانًا ت قَاذِيَةٌ: لوگوں کی جماعت آئی۔ القَوَاذِيْ واحد قَاذِيَةٌ: جو سب سے پہلے تمہارے پاس آئے۔ الاَقْذَاءُ: گھٹیا لوگ۔

۳۔ قَاذَى مُقَاذَاةً الرجُلَ: کو بدلہ دینا۔

○ أقْذَى عينَهُ: کو پریشان کرنا، تنگ کرنا، دق کرنا، قَذًى واحد قَذَاة: آنکھ یا پینے کی چیز میں پڑنے والی کوئی چیز، (گرد کا) ذرہ یا گندگی جو سیال یا مائع کی سطح پر تیر رہی ہو۔ آنکھ میں کوئی خارجی چیز۔ قَذًى فی عینه: آنکھ کا کانٹا، خار اَغْضَى علی القذی: پریشانی کو صبر وتحمل سے برداشت کرنا، کھسیانی ہنسی ہنسنا اور اسے برداشت کرنا۔ زہر کا گھونٹ پی کر خاموش رہنا یا زہر کا گھونٹ پی کر رہ جانا۔ غَمَّضَ جفونَهُ علی القذی: بمعنی بالا۔ قِذًى جمع اقذاء: تپلی گرد۔ جمع اَقْذَاء: ہوا میں تیرتے ہوئے ذرات۔

قرّ :ا۔ قَرَّ ـِ قَرًّا اليومُ: دن کا ٹھنڈا ہونا۔ قَرَّ ـَ قُرَّةً و قَرَّةً و قُرُورَةً ت عينُهُ: خوشی کی وجہ سے آنکھیں ٹھنڈی ہونا۔ شخص کی صفت قريرُ العين اور عَيْنٌ کی

٥- قَرِفَ ـَ قَرَفًا منه: سے گریز کرنا، نفرت کرنا (عامیہ)۔ القَرَفُ: کسی گندے کام یا گندی چیز سے نفرت اور پرہیز کرنا (عامیہ)۔ المُقْرِفُ: خسیس، حقیر، ___ وَجْهٌ مُقْرِفٌ بدصورت چہرہ۔

٦- القِرْفُ و القَرِفُ و القَرِفُ: اچھی صفات والا، کہا جاتا ہے هو قِرْفٌ او قَرِفٌ او قَرِفٌ بكذا: یعنی وہ اس کے لائق ہے۔ رَجلٌ مُقْرُوفٌ: پتلی کمر والا مرد۔

٧- قَرْفَصَ قَرْفَصَةً: کے پاؤں کے نیچے دونوں ہاتھ اکٹھے کرکے باندھنا۔ تِ العجوزُ: بڑھیا کا کپڑوں میں لپٹنا۔ القُرْفُصیٰ مثلثة القاف والفاء و القُرْفُصاءُ و القُرْفُصاءُ: اکڑوں بیٹھنا اور ہاتھوں کو ٹانگوں کے گرد باندھنا یا گھٹنوں کے بل بیٹھنا اور پیٹ کو رانوں کیساتھ لگالینا کہا جاتا ہے قعد القرفصی او القرفصاء: وہ اکڑوں بیٹھا۔ القُرافِصُ: بہت مضبوط۔ القَرافِصَةُ: ڈاکو (جمع)۔

٨- قَرْفَطَ الرجُلُ: چھوٹے چھوٹے قدموں سے چلنا۔ اِقْرَنْفَطَ: سمٹنا، اکٹھا ہونا۔

٩- المُقَرْفَلُ من الاطعمة: لونگ سے خوشبودار کیا ہوا کھانا۔

قرق: ١- قَرَقَ ـُ قَرْقًا بفلان: کو دھوکا دینا۔

٢- قَرِقَ ـَ قَرَقًا ت الدجاجة: کڑکڑانا اور انڈے یا بچوں کا پروں کے نیچے کرنا۔ القُرْقُ عندالعامة: خصیہ کا سوجن، بیان کرنے والے کی آواز کی نقل (عامیہ)۔ القِرْقَةُ: انڈوں پر بیٹھنے والی مرغی یہ قرقت الدجاجة سے ماخوذ ہے یعنی وہ کڑکڑ کرتی ہے (عامیہ) المَقْرُوقُ: قرق کی وجہ سے تکلیف زدہ (عامیہ)

٣- قَرِقَ ـَ قَرَقًا: (ہموار جگہ میں چلنا)۔ القِرْقُ و القَرْقُ و القَرِقُ: ہموار جگہ۔

٤- القَرْقُ ج اَقْرَاقٌ: بری جڑ، عادت، حقیر لوگ، جماعت کہا جاتا ہے جاء قرق من الناس: لوگوں کی ایک جماعت آئی ہے۔

٥- القُرْقُبُ (ح) مخروطی چونچ والا چھوٹا سا پرندہ۔

٦- قَرْقَدَ الخبزُ و نحوُهُ: خشک ہونا (عامیہ سریانیہ)

٧- القَرْقَذانُ و القَرْقَذُونَ (ح): سنجاب۔

٨- قَرْقَرَ قَرْقَرَةً البعيرُ: اونٹ کا بڑبڑانا۔ ___ ت الحمامة او الدجاجة: کبوتروں کا غرغوں کرنا، مرغی کا کڑکڑانا ___ البطنُ: پیٹ کا گڑگڑانا ___ الرجُلُ فی ضحكه: بہت زور سے ٹھٹھا مارنا۔ ___ الشرابُ فی حلقه: پانی وغیرہ کا حلق میں آواز کرنا۔ القَرْقَرَةُ (مص) ج قَراقِرُ: کبوتر کی آواز، بہت زور کی ہنسی۔ القَرْقارُ: اونٹ کی بڑبڑاہٹ۔ القُراقِرُ و القُراقِرِيُّ: اچھی آواز سے حدی پڑھنے والا۔ القُراقِرَةُ: بہت بک بک کرنے والی عورت۔ و القَرْقارَةُ: اونٹ کا جھاگ جو مستی کے وقت نکلتا ہے۔

٩- القَرْقَرُ ج قَراقِرُ: پست نرم زمین۔ القَرْقَرَةُ ج قَراقِرُ: چہرہ کی کھال یا اس کے ظاہری محاسن، نرم پست زمین۔ القَرْقارَةُ: لمبی گردن کا شیشے کا کپ۔ القُرْقُورُ ج قَراقِيرُ: لمبی کشتی۔ القَرْقُورُ عندالعامة (ح): چھوٹا سا چوزہ (سریانیہ)۔

١٠- قَرْقَسَ الكلبَ وبه: کتے کو قرقوس کہہ کر پکارنا۔ القِرْقِسُ (ح): کھٹمل جیسا کیڑا۔ القَرْقُوسُ: سخت میدان۔

١١- قَرْقَشَ الشيءَ الصلبَ كالقضامی ونحوه: سخت چیز کھانا (عامیہ سریانیہ) القَراقِيشُ: چینی یا شہد ملا کر تیل میں پکائی ہوئی میدے کی چپاتیاں جو ٹھنڈی ہو کر خستہ ہو جاتی ہیں۔ (عامیہ)۔ مغز وغیرہ بھر کر گھی میں تلی ہوئی میدے کی پوڑیاں (عامیہ) نرم مرمری ہڈیاں (عامیہ)۔

١٢- قَرْقَصَ بالجرو: کتے کے پلے کو بلانا۔ القُرْقُوصُ ج قَراقِيصُ: کتے کا پلا۔

١٣- قَرْقَعَ قَرْقَعَةً: ٹھک ٹھک کرنا (عامیہ)۔

١٤- قَرْقافَ قَرْقَفَةً من البرد: کپکپی زدہ ہونا۔ قَرْقَفَ هُ البردُ: پر سردی کا کپکپی ڈالنا۔ ___ الرجل فی الضحك والحمام فی الهدير: آدمی کا ہنسنے میں اور کبوتر کا غرغوں کرنے میں زیادتی کرنا۔ یعنی بہت ہنسنا یا غرغوں کرنا القَرْقَفُ: شراب، ٹھنڈا پانی۔ و القُرْقُفُ (ح) مخروطی چونچ والا چھوٹا سا پرندہ جسے قُرْقُب بھی کہا جاتا ہے۔ دِيْكٌ قُراقِفٌ: بلند آواز مرغ۔ القَرْقُوفُ: درہم، شراب۔

١٥- القِرْقِلُ و القَرْقَلُ ج قَراقِلُ: بے آستین کا کرتا۔

١٦- قَرْقَمَ الصبيَّ: بچے کو بری خوراک دینا۔ المُقَرْقَمُ: وہ جو جوان نہ ہوا اور قوت نہ پکڑ سکے۔

قرل: قِرِلَّیٰ: (ح) ایک چوکنا آبی پرندہ جو مچھلیوں کو اپنی خوراک بناتا ہے۔

قرف ___ قِرفاً هُ کو چھیلنا، کی چھال اتارنا، کو تراشنا۔ قَرِفَ ـَ قَرَفًا هُ: سے سخت نفرت کرنا، کراہت محسوس کرنا، سے جی متلانا۔ قَرَّفَ هُ کو چھیلنا، کی چھال اتارنا، کو تراشنا۔ ___: قابل نفرت ہونا، کراہت جگانا۔ قارَفَ هُ (گناہ) میں پھنسنا، راغب ہونا، (خواہش) کے آگے جھک جانا۔ اِقْتَرَفَ هُ (جرم کا) ارتکاب کرنا، کا مرتکب ہونا، کو کرنا۔ قَرَفٌ نفرت، تنفر، کراہت، سخت نفرت۔ قِرْفَةٌ جمع قِرَفٌ: چھلکا، چھال، کھال، چمڑی، جلد، پپڑی، پرت، کھرنڈ، جلد کی بھوسی، سر کی خشکی، بفا، میل کی تہہ، دارچینی۔ قَرافَةٌ: قبرستان، گورستان، شہر خموشاں، قاہرہ کے قریب مقطم کی پہاڑیوں کے نیچے واقع قبرستان۔ قريفة: برا مذاق، برا مزاج۔ قَرْفان: نفرت پیدا کردہ، جی متلایا ہوا، بیمار اور تھکا ہوا۔ اقتراف: (جرم) کا ارتکاب۔ مُقْرِفٌ: قے آور، قابل نفرت، نفرت انگیز، کریہ، گھناؤنا، مُقْتَرِفٌ: (جرم کا) مرتکب۔

قَرْفَصَ: زمین پر، رانیں پیٹ کے ساتھ لگا کر اور بازو کی ٹانگوں سے لپیٹ کر بیٹھنا، قرفصاء: اس طرح بیٹھنا، اس طرح بیٹھنے کی وضع۔ جلَسَ (قعَدَ) القرفصاء: ایڑیوں کے بل بیٹھنا۔ قَرْفال (واحد قرفالة) باقلا، موٹھ، ونچ Vetch قَرْقَذان: گلہری۔

قرقر قَرْقَرَةً: لڑھکنا، (پیٹ کا) گڑگڑانا، (اونٹ کا) بلبلانا، (کبوتر کا) کوکنا، (بلی کا) خرخر کرنا۔ قَرْقُوش جمع قراقِيش: کرکری ہڈی، مرمری ہڈی، چپنی ہڈی۔ قَرْقُوشة جمع قَراقِيش: ایک قسم کا خستہ بسکٹ۔ مُقَرْقَش: خستہ، بھربھرا، خستہ کیا ہوا، بھربھرا کیا ہوا قَرْقَضَ هُ کو کاٹنا، کترنا۔ قَرْقَضَ على اسنانه: دانت پیسنا۔

قرم: ١- قَرَمَ ـِ قَرْمًا و قُرُومًا و مَقْرَمًا و قَرَمَانًا الصبیُّ و البَهْمُ: تھوڑا تھوڑا کھانا شروع کرنا۔ قَرَمَ ـُ قَرْمًا الطعامَ: کھانا کھانا۔ الرجُلَ: کو گالی دینا عوام کہتے ہیں۔ قرم القضيبَ و نحوه: اس نے کٹی ہوئی شاخ کا سر قلم کر دیا۔ قَرَّمَ هُ: کو کھانا سکھانا۔ تَقَرَّمَ الصبیُّ والبهمُ: تھوڑا تھوڑا کھانا شروع کرنا۔ القَرْمُ (مص) ج قُرُومٌ: اونٹ کی ناک پر داغ، جوئے کے تیر کی علامت۔ القَرْمَةُ: اونٹ کی ناک کی کٹی ہوئی کھال۔ القُرْمَةُ: اونٹ کی ناک کی کٹی ہوئی کھال ___ و القِرامُ: اونٹ کے ناک کاٹنے کی جگہ۔ قُرْمَةُ الشجرة و قِرْمِيَّتُها عند العامه: کٹے ہوئے تنے کا نچلا باقی ماندہ حصہ، ٹھنٹھ۔ القُرامَةُ: اونٹ کی ناک کی کٹی ہوئی کھال، اونٹ کی ناک سے کٹا ہوا چھوٹا سا ٹکڑا، اونٹ کا سینہ، عیب۔ الاقرمُ مونث قَرْماءُ ج قُرْمٌ: داغ لگا ہوا اونٹ۔

٢- قَرَمَ ـُ قَرْمًا الشيءَ: کو چھیلنا۔ القُرامَةُ: روٹی کا وہ حصہ جو تنور میں لگا ہوا رہ جائے۔

٣- قَرَمَ ـُ قَرْمًا الرجُلَ: کو قید کرنا۔

٤- قَرِمَ ـَ قَرَمًا الی اللحم: گوشت کا بہت خواہشمند

ہونا، کہاجاتا ہے قَرِمْتُ الی لِقائِہ: میں اس کی ملاقات کا شائق ہوا۔

۵۔ قَرَّمَ واَقْرَمَ الفحلَ: سانڈ کو جفتی کے لئے کام اور سواری سے فارغ رکھنا۔ اِسْتَقْرَمَ البکرُ قبلَ اوانہ: وقت سے پہلے سانڈ بننا۔ القَرْمُ ج قُرُوْمٌ: سانڈ جسے سواری اور کام سے فارغ رکھا جائے، سردار، عظیم، بڑا۔ الاَقْرَمُ مونث قَرْمَاءُ ج قُرْمٌ من الجمال: اونٹ جو باندھا نہ جائے۔

۶۔ القِرَامُ: سرخ پردہ یا باریک کپڑا۔ القُرُمُ (ن): ایک پودا جو سفیدی اور موٹائی میں چنار کے درخت کی مانند ہوتا ہے۔

۷۔ قَرْمَدَ قَرْمَدَةً الکتابَ: کو باریک لکھنا، قریب قریب لکھنا۔ فی المشی: قریب قریب قدم رکھنا۔

۸۔ قَرْمَدَ قَرْمَدَةً الشیئَ: پر قرمد کا طلاء کرنا۔ القَرْمَدُ: ہر وہ چیز جس کو زینت کے لئے کسی پر لگائیں جیسے زعفران اور گچ وغیرہ، پختہ ٹھیکری۔ اینٹ (یونانیہ)۔ القِرْمِیْدُ واحد مونث قِرْمِیْدَةٌ: اینٹ، جس سے پلاسٹر کیا جائے جیسے گچ وغیرہ۔ (یونانیہ)۔

۹۔ القُرْمُوْدُ ج قَرَامِیْدُ (ح): پہاڑی بکرا (ح): پہاڑی بکری کا بچہ۔ القِرْمِیْدَةُ: ج قَرَامِیْدُ (ح): پہاڑی بکری۔

۱۰۔ القِرْمِزُ: سرخ رنگ۔ عند الاساکفہ: وہ کھال جو سرخ رنگ سے رنگی ہوئی ہو۔ القِرْمِزِیُّ: سرخ رنگ کا۔ القِرْمِزِیَّۃُ (ح): ایک سرخ رنگ کا پتنگا، یہ عام شاہ بلوط کے درخت پر رہتا ہے جسے قدیم زمانے میں کپڑا رنگنے میں استعمال کرتے تھے۔

۱۱۔ قَرْمَشَ ہٗ: کو بگاڑنا۔ — الشیئَ: کو جمع کرنا عام لوگ لفظ قرمش کو چنے وغیرہ کھانے کے وقت استعمال کرتے ہیں۔ القُرْمُشُ و القِرْمِشُ و القِرْمِیْشُ من الناس: طرح طرح کے لوگ۔

۱۲۔ قَرْمَصَ و تَقَرْمَصَ: سردی زدہ آدمی کا گرمی حاصل کرنے کے لئے گڑھے میں داخل ہونا۔ — القَرَامِیْصَ: گرمی حاصل کرنے کے لئے گڑھے بنانا۔ القِرْمَاصُ ج قَرَامِیْصُ: تنگ منہ کا گڑھا جو اندر سے چوڑا ہو جس میں سردی زدہ گرمی حاصل کرتا ہے، بھوبھل میں روٹی پکانے کی جگہ، کبوتر کا گھونسلہ۔ القُرْمُوْصُ ج قَرَامِیْصُ: شکاری کا گڑھا، زمین میں پرندہ کا گھونسلہ۔

۱۳۔ قَرْمَطَ قَرْمَطَةً الکتابَ: باریک اور قریب قریب لکھنا۔ فی خطوہ: قریب قریب قدم رکھ کر چلنا۔ عند العامۃ: ایک دوسرے کے قریب کرنا اور تنگ کرنا۔ القَرْمَطَةُ عند العامۃ: ایک دوسرے کی نزدیکی۔ تنگی۔ القُرْمُوْطُ ج قَرَامِیْطُ (ح): مچھلی کی ایک قسم، گبریلا کی گولی۔ القَرَامِطَۃُ واحد قَرْمَطِیٌّ: شیعوں کا ایک غالی فرقہ۔

۱۴۔ قَرْمَلَ ہٗ: کو پچھاڑنا۔ القَرْمَلُ واحد قَرْمَلَةٌ (ن): بغیر کانٹوں کے ایک کمزور درخت۔ القِرْمِلُ ج قَرَامِلُ: دو کوہانوں والا اونٹ۔ القَرَامِلُ و القَرَامِیْلُ من الشعر والصوف: بالوں یا اون کا بنا ہوا عورت کا موباف

○ قَرَمَ ـِ قَرْمًا ہ: کاٹنا، کترنا، قَرَم جمع قُروم: اسپ نر، سانڈ گھوڑا، مالک، مِقْرَم جمع مَقَارِم: چادر، پلنگ پوش۔ قُرْمَۃ جمع قُرَم: درخت کا ٹھنٹھ، گیلی لکڑی کا بڑا ٹکڑا۔

○ قَرْمَدَ ہ: پلستر کرنا، ٹائلیں لگانا، قَرْمَد: پلاسٹر، پلاسٹر آف پیرس۔ قِرْمِید: (واحد قِرْمِیدَۃ) جمع قَرَامِید: (پکی) اینٹ، چھت کی ٹائل، پلاسٹر آف پیرس۔ الحُمّٰی القِرْمِزِیۃ: ایک متعدی مرض جس سے جلد پر قرمزی رنگ کے نشان پڑ جاتے ہیں۔

○ قَرْمَش ہ کوئی خشک چیز کھانا، چرمرکرنا۔ کترنا مُقَرْمَش: خشک، خستہ، بھربھرا، کرارا۔

قرن: ا۔ قَرَنَ ـِ قَرْنًا الشیئَ بالشیئِ: کو سے باندھنا ملانا۔ — الثورَیْن: دو بیلوں کو ایک جوئے میں باندھنا۔ البعیرین: دو اونٹوں کو ایک رسی میں باندھنا۔ قَرَنَ ـُ قِرَانًا الفرسُ: دوڑنے میں پچھلی ٹانگوں کا اگلی ٹانگوں کی جگہ میں پڑنا۔ بین الشیئ والشیئ: کو جمع کرنا۔ قَرِنَ ـَ قَرَنًا: ملی ہوئی بھوؤں والا ہونا صفت: اَقْرَنُ۔ قَرَّنَ ہٗ: کو جمع کرنا باندھنا کہا جاتا ہے۔ قُرِّنَتِ الاُسارٰی فی الحِبالِ: قیدی رسیوں میں باندھے گئے۔ قَارَنَ قِرانًا و مُقَارَنَۃً ہٗ: کا ساتھی ہونا، سے ملنا۔ اَقْرَنَ بین الامرین: کو جمع کرنا۔ (قرَنَ افصح ہے) — الرجلُ: دو تیر چلانا، دو قیدیوں کو ایک رسی میں لانا۔ — ہٗ: کا ہمسر ہونا، کو ایک رسی میں بندھے ہوئے دو اونٹ دینا۔ — للامر: پر توانا ہونا۔ کی طاقت رکھنا۔ — علی غریمہ: قرضدار پر تنگی کرنا۔ تقارَنَ الرجُلان: ایک دوسرے کا ساتھی ہونا۔ اِقْتَرَنَ الشیئُ بغیرہ: سے متصل ہونا ملنا۔ اِسْتَقْرَنَ لفلان: کا ہمسر ہونا۔ — الرجُلُ للامر: پر توانا ہونا۔ القَرَنُ ج قُرُوْنٌ و قِرانٌ: درخت کی چھال سے بٹی ہوئی رسی، بال یا اون کا ایک گچھا، عورت کے گیسو، — ج قُرُوْنٌ: ایک زمانہ کے لوگ، سو سال (کہا جاتا ہے۔ ھو علی قرنی: وہ میری عمر کا ہے)۔ ایک گروہ کے بعد ایک گروہ، زمانے کا ایک وقت

قَرْنُ الشیطان و قرناہ: شیطان کی رائے اور تسلط کے پابند۔ ذو القرنین: بادشاہ اسکندر مکدونی کا لقب، کیونکہ وہ مشرق و مغرب کے کناروں تک پہنچا منذر بن ماء السماء کا لقب جس کے سر کے دونوں طرف لٹیں تھیں۔ القِرْنُ ج اَقْرَانٌ: کفو، ہمسر، مقابل، شجاعت یا علم میں نظیر۔ القَرَنُ (مص) ج اَقْرَانٌ: دوسرے سے ملا ہوا، رسی جس میں دو اونٹ بندھے ہوئے ہوں۔ القِرَانُ ج قُرُنٌ: قیدی کے باندھنے کی رسی۔ ہل کے بیلوں کی گردن میں باندھنے کی چھال کی رسی، رسی جس کو باندھ کر اونٹ کو کھینچیں۔ القُرَانٰی: نزدیک، تانت جو اونٹ کی کھال سے بٹی ہوئی ہو، کہا جاتا ہے جاءَ واقُرانٰی: وہ ملے ہوئے آئے۔ القَرُوْنُ: ایک مرتبہ میں دو دو لقمے کھانے والا۔ وہ جانور جس کی پچھلی ٹانگیں اگلی ٹانگوں کی جگہ میں دوڑنے میں پڑیں، وہ اونٹنی جس کے بیٹھنے میں دونوں گھٹنے مل جائیں۔ — والقَرُوْنَۃُ: نفس۔ القَرِیْنُ ج قُرَنَاءُ: دوسرے کے ساتھ جڑا ہوا، ساتھی، مصاحب، شوہر، نفس۔ القَرِیْنَۃُ ج قَرَائِنُ: القرین کا مونث بیوی۔ — عندالنساء: چھپنے والی عورت جو کبھی ظاہر ہو، ان کا خیال ہے کہ ہر عورت کے لئے ایک قرینہ یعنی نوکرانی ہوتی ہے وہ اپنی اولاد سے شر دفع کرنے کے لئے تعویذ پہناتی ہیں جسے وہ ثوب القرینہ کہتی ہیں۔ قرینۃُ الکلام: جو کلام کے مراد پر دلالت کرے۔ دُوْرٌ قرائنُ: آمنے سامنے کے مکانات۔ الاَقْرَنُ مونث قرناء: ملی ہوئی بھوؤں والا اِقْتِرانُ او اجتماعُ القمر (اوسیارۃ) بالشمس (فلک): آفتاب و ماہتاب کا ایک ساتھ ہونا جبکہ زمین ان کے درمیان نہ ہو۔ سورج کو اس وقت تک گرہن نہیں لگتا جب تک چاند سے نہ ملے۔ المِقْرَنُ: ہل کا جوا۔ المُقَرَّنَۃُ: چھوٹی چھوٹی پہاڑیاں جو آس پاس ہوں۔

۲۔ قَرِنَ ـَ قَرْنًا ذو القرن: بڑے سینگ والا ہونا۔ اَقْرَنَ الرجلُ: سینگ والے مینڈھے کی قربانی دینا۔ — ت الثُرَیَّا: بلند ہونا۔ القَرْنُ ج قُرُوْنٌ: جانور کا سینگ — فی الانسان: انسان کے سر کا وہ حصہ جہاں پر جانور کے سینگ نکلتے ہیں۔ قرنُ الشمس: آفتاب کی پہلی شعاع۔ — جمع قُرُوْنٌ و قِرانٌ: پہاڑ کی چوٹی، چھوٹی پہاڑی، قلعہ۔ — من الجراد: ٹڈی کے سر کے دو بال۔ — من القوم: سردار۔ — من السیف: تلوار کی دھار۔ — قَرْنُ الغزال (ن): ایک دانے دار پودا جس کے دانے کھائے جاتے ہیں۔ وحید القرن (ح): گینڈا۔ القَرْنُ ج قِرانٌ: تلوار، تیر۔ — ج

اَقْرَانٌ: ترکش ۔ القُرْنَةُ ج قُرَنٌ: ہر چیز کا اٹھا ہوا کنارا، تلوار یا نیزہ کی دھار۔ من البیت ونحوہ: کنارا (عامیہ)۔ رجل قارن: تیر و تلوار سے مسلح۔ الاَقْرَنُ مونث قَرْنَاءُ: دو سینگوں والا۔ حیۃ قرناء: سانپ جس کے سر پر گوشت کے دو ٹکڑے ابھرے ہوئے ہوں۔ القَرِیْنَاءُ (ن): لوبیا۔ القَرنِیَّاتُ او القَطَانِیَّاتُ (ن): نباتاتی جنس جس کا دانہ دو ٹکڑوں والا ہوتا ہے اور کئی نباتات پر مشتمل جو زیادہ تر انسانی غذاء جانور کے چارہ کے طور پر یا پھر صنعت میں مستعمل ہیں جیسے لوبیا، چنا، مسور، نیل وغیرہ۔ المُقَرَّنُ: جس کیلئے سینگ کے مشابہ بنایا جائے، چار کونوں والا، بلند کنارے والا۔ المُقَرَّنَةُ: مُقَرَّن کا مونث۔

۳۔ اَقْرَنَ عنہ: سے عاجز ہونا۔ عن الطریق: راستہ سے ہٹ جانا۔

۴۔ اَقْرَنَ الدم فی العرق: خون کا رگ میں زیادہ ہونا اور جوش مارنا۔ الدُّمَّلُ: پھوڑے کا پکنا اور پھوٹنے کے قریب ہونا۔ ت افاطیر وجہ الغلام: لڑکے کے چہرے پر پھنسیاں نکلنا۔ اِسْتَقْرَنَ۔ الدمُ فی العرق: خون کا رگ میں زیادہ ہونا۔ الدُّمَّلُ: پھوڑے کا پھٹنے کے قریب ہونا۔

۵۔ اَقْرَنَ الرجُلُ: ہررات میں ایک سلائی سرمہ لگانا۔ القَرِیْنُ العینِ: سرگین آنکھ والا

۶۔ اَقْرَنَ ت السماءُ: لگاتار برسنا۔ القَرْنُ من المطرج قُرُون: بارش کا جھلا۔

۷۔ قَارُوْنٌ: موسیٰ علیہا السلام کے دور کا مالدار ترین آدمی۔ اس کا نام کریزوس تھا اور وہ لیدیا کا آخری بادشاہ تھا۔ عربوں کی مثل ہے: اغنی من قارون: قارون سے بھی زیادہ مالدار القَرَانُ: شیشی۔

۸۔ قَرْنَبَ اُذُنَیْہِ: کانوں کو اٹھانا (عامیہ) القَرَنْبیٰ (ح): لمبی ٹانگوں والا ایک کیڑا جو گبریلا کے مشابہ ہوتا ہے اور مثل ہے۔ القرنبی فی عین امہا حسنۃ: قرنبی اپنی ماں کی نگاہ میں اچھا معلوم ہوتا ہے۔

۹۔ قَرْنَسَ البازی: باز کی آنکھوں کو سینا۔ الدیكُ: مرغ کا لڑائی سے بھاگ جانا۔ قُرْنِسَ البازی: بمعنی قَرْنَسَ۔ القُرْنَاسُ والقِرْنَاسُ: پہاڑ کا آگے کو نکلا ہوا حصہ، چرخے کا تکلا۔ سقف مُقَرْنَسٌ: سیڑھی کی طرز پر بنی ہوئی چھت۔

۱۰۔ القَرَنْفَلُ والقَرَنْفُولُ واحد قَرَنْفُلَۃ وقَرَنْفُوْلَۃ (ن): لونگ۔ ایک پودا جو تزئین و آرائش کے لئے اگایا جاتا ہے اس کے خوشبودار پھولوں کا رنگ سفید اور ارغوانی ہوتا ہے۔ جن سے خوبصورت گلدستے بنائے جاتے ہیں۔ یورپ، شمالی افریقہ اور ایشیا میں اس کی بہت سی اقسام پائی جاتی ہیں عوام اسے کبش القرنفل کہتے ہیں (یونانیہ) المُقَرْفَلُ من الاطعمۃ: لونگ سے خوشبودار کیا ہوا کھانا۔

۱۱۔ القَرَانِیَا (ن): ایک پودا جس کا اصلی گہوارہ کرہ ارض کا نصف شمالی حصہ ہے شرق اوسط میں اس کی دو قسمیں پائی جاتی ہیں اس کا پھل کھایا جاتا ہے۔

قَرَنَ۔ قَرْنًا ہ ب / الی: سے جوڑنا، ملانا، متحد کرنا، مربوط کرنا کو کا شریک کرنا، کو سے یکجا کرنا، کا سے تعلق پیدا کرنا۔ ہ الی: کو میں ملانا، شامل کرنا۔ ہ: کو جوڑنا، ملانا، لگانا، کو اکٹھا رکھنا، اکٹھا باندھنا۔ قَارَنَ ہ: کو سے متحد کرنا، کے ساتھ مل کر کام کرنا، کا شریک ہونا۔ ہ: کے ساتھ بیک وقت ہونا۔ بین ۔ و بین / ہ ہ ب: کا سے مقابلہ کرنا، موازنہ کرنا۔ بین شیئین: دو چیزوں کا ایک دوسرے سے مقابلہ کرنا، موازنہ کرنا۔ بین ۔ وبین: میں موازنہ کرنا۔ بینَ شیئین: دو چیزوں کا ایک دوسرے سے موازنہ کرنا۔ اَقْرَنَ بین شیئین: دو چیزوں کو ملانا، یکجا کرنا، باہم مربوط کرنا۔ اقترن ب: سے جڑنا، ملنا، یکجا ہونا، متحد ہونا، یکجا ہونا، مربوط ہونا، میں شریک ہونا، شرکت کرنا، سے متعلق ہونا، مستلزم گردانا جانا، سے شادی شدہ ہونا، سے شادی کرنا۔ جڑنا، ملنا، باہم مربوط ہونا، باہم منتھی ہونا، جوڑی دار ہونا، باہم بندھا ہونا، باہم جکڑا ہوا ہونا، باہم مربوط ہو جانا۔ اِسْتَقْرَنَ: جڑے ہوئے ہونا، پھوڑے کا پکنا، پھوڑے میں پیپ پڑنا۔ قَرْنٌ جمع قُرُوْن: (جانور کا) سینگ، ہوا باجے کا سینگ۔ عضولس، سونڈ، حشرات الارض جیسے کیڑوں اور قشریوں وغیرہ کے سروں سے سینگوں کی طرح آگے کو نکلے ہوئے تاروں میں سے ایک تار، (پہاڑ کی) چوٹی، نکلتے سورج کا سب سے پہلے نظر آنے والا حصہ، غشائی کیسہ، کویا، خول، ڈوڈا، پھلی، صدی ام القرن: گینڈا۔ وحید القرن: گینڈا۔ ذو القرنین: دو سینگوں والا (سکندر اعظم کا لقب) قرنُ البحر: مونگا، حجر البحر، مرجان۔ قرن سَمْعِی: کان کا پردہ، القرون الوسطیٰ ازمنۂ وسطی: (کلاسیکی عہد سے نشاۃ ثانیہ تک کا زمانہ) قَرْنِیَّۃ: قرنیہ (آنکھ کے ڈھیلے اور پتلی پر چھائی ہوئی شفاف جھلی، آنکھ کے ڈھیلے کا بیرونی پردہ) قرنیہ چشم۔ قِرْنٌ جمع اَقْرَان: جنگ میں مدمقابل، جوڑ، ساتھی، ساجھی، ہم جولی، ہم چشم، ہم رتبہ، ہمسر، یکساں۔ قُرْنَۃ جمع قُرَن و قَرَائِن: باہر نکلا ہوا زاویہ، کونہ، گوشہ۔ قَرِیْن جمع قُرَنَاء: بندھا ہوا، جڑا ہوا، گانٹھا ہوا، مربوط، متحد، ساتھ ملایا ہوا، یکجا کیا ہوا، پیوستہ، باہم ترکیب پایا ہوا، الحاق کیا ہوا، ملحق، شریک کار بنایا ہوا۔ ساتھی، رفیق، ہمدم، شوہر قَرِیْنَ: اس سلسلہ میں، اس ضمن میں، سے ملکر، کے ساتھ، پر مُنْقَطِعُ القرین: بے نظیر، یکتا، یگانہ، لاثانی، بے مثال۔ فقید المثال، سے منفرد، عدیم المثال۔ قَرِیْنَۃ جمع قَرِیْنَات: بیوی، عورتوں کے سروں پر مسلط آسیب (مونث) زچگی کا آسیب، تشنج حمل، جمع قَرَائِن: تعلق، جوڑ، رشتہ، الحاق، ربط، میل جول، پیوستگی، اتصال، ہم رنگی، سیاق عبارت، سیاق و سباق، قرینہ، اشارہ، دلیل، دلالت۔ السیدۃ قرینتہٗ: اس کی بیوی، بیگم (رسمی انداز) قَرَائِنِ الاَحْوَال: حالات کی لڑیاں، اشارات، علامات حقائق پر مبنی شہادت۔ اَقْرَن مونث قَرْنَاء: سنگدل (مجازاً)، سخت، سینگوں والا، شاخ دار، باہم بڑھی ہوئی بھنوں والا۔ حَیَّۃ قرناء: شاخ دار سانپ۔ قِرَان: قریبی اتحاد، قریبی تعلق، کسی سیارے کا وہ مقام جب وہ زمین یا کسی اور سیارے اور سورج کے ساتھ ایک ہی قطار میں ہوتا ہے۔ دو اجرام فلکی کا قران۔ مُقَارَنَۃ جمع مقارنات: موازنہ۔ مُقَارَنَۃُ اللُّغَات: لسانیات کا تقابلی جائزہ۔ اِقْتِرَان: تعلق، اتحاد، الحاق، کڑی، رابطہ، رشتہ، لگاؤ، واسطہ، جوڑ، بیک وقت باہم وگر عمل یا اثر، دو اجرام فلکی کا قران، نیا چاند، ہلال، شادی، بیاہ۔ مَقْرُون ب: سے جڑا ہوا، ملایا ہوا، جوڑا ہوا، ربط کیا ہوا، مربوط، یکجا کیا ہوا، متحد، ملحق، شریک کیا ہوا۔ مقرون الحاجبین: جڑی ہوئی بھنوں والا۔ مُقَارِن: تقابلی۔ قرنبیط: گوبھی، پھول گوبھی۔ قَرَنْفُل: گلنار، لونگ، لونگ کا درخت قَرَہ جُوز: تمثیلی کھیل کا اہم کردار۔

قرہ: قَرِہَ۔ قَرَهًا و تَقَرَّہَ: داد کی بیماری سے کھال میں سوراخ ہو جانا، صفت اَقْرَہُ مونث قَرْهَاءُ ج قُرْہٌ۔ جلدُہٗ: مار کی شدت سے کی جلد کا چھلنا یا سیاہ ہو جانا القارۃُ (فا) من الجلد: خشک کھال۔

قرو: ۱۔ قَرَا۔ قَرْوًا الیہ: کا قصد کرنا۔ بالرمح فلانًا: کو نیزہ مارنا صفت مذکر قَارٍ ج قُرَاۃ و قَارُوْنَ مونث قَارِیَۃ ج قَوَارٍ و قَارِیَاتٌ۔ و اِقْتَرٰی واِسْتَقْرٰی الامرَ: کا تتبع کرنا۔ القَرْوُ: (مص) ج قُرُوٌّ و اَقْرَاء واَقْرٍ و قُرِیٌّ: نہر کی مانند لمبا حوض، کو ہلو کی نالی، ایک ہی طریقے کی چیزیں، کہا جاتا ہے: ترکتھم قروًا واحدًا: میں نے ان کو ایک طریقہ پر چھوڑا اور کہا جاتا ہے۔ قصیدتان علی قروٍ واحدٍ: دو قصیدے ایک ہی روی پر، اور کہا جاتا ہے

تَرَکَتِ الارض قروًا: تمام زمین پر بارش چھا گئی۔ اصبحت الارضُ قروا واحدا: زمین کی سطح پانی سے ڈھک گئی۔ والـقَـرْوَۃُ والقِرْوَۃُ والقُرْوَۃُ: کتے کا ٹھیکرا۔ القَرْوَاءُ: عادت۔ القَرْوٰی: عادت کہا جاتا ہے۔ رجع الی قرواہ: وہ اپنی عادت پر لوٹ گیا۔
القَرِیُّ: ایک ہی طریقہ کی چیزیں۔ قَرِیُّ القَصِیْدَۃِ: قصیدہ کا روی۔

۲۔ اَقْرٰی اِقْرَاءً: کی پیٹھ میں درد ہونا۔ القَـرَاح اَقْرَاءً وقِرْوَانٌ (ع ا): پیٹھ۔ القِرْوَانُ ج قِرواناتٌ (ع ا) پیٹھ یا پیٹھ کا درمیانی حصہ۔ نَاقَۃٌ قَرْوَاءُ: لمبے کوہان والی اونٹنی (جمل کو اقری نہیں کہا جاتا)۔
المُقْرَوْرِیُ: لمبی پیٹھ والا۔

۳۔ اِسْتَقْرَی الدُّمَّلُ: پھوڑے کا پیپ والا ہونا۔ القَرْوُ ج قُرُوٌّ واَقْرَاءٌ و اَقْرٍ و قُرِیٌّ: کھجور کے درخت کا نچلا حصہ جسے کھود کر اس میں نبیذ بنایا جائے، چھوٹا برتن، لکڑی کا پیالہ۔

۴۔ القَرَا (ن): کدو۔ القَرْوُ ج قُرُوٌّ و اَقْرَاءٌ و اَقْرٍ و قُرِیٌّ: کھوکھلا بانس، زمین جس کو طے نہ کیا جا سکے۔ والقَـرْوَۃُ: خصیتین کی کھال کی کھنچاوٹ۔ قَـرْوَۃُ الرأس: سر کا کنارا۔ القَـرْوَاءُ: دبر۔ القَـرْوَانِیُ: خصیتین کی جلد کی کھنچاوٹ والا۔ المَقْرٰی ج مَقَارٍ: ٹیلہ کی چوٹی۔ شَاۃٌ مَقْرُوَّۃٌ: جس کے سر میں ایک لکڑی لگا دیتے ہیں تا کہ وہ اپنے دودھ کو پی نہ سکے۔

○ استقری ہ: کا تعاقب کرنا، کا مطالعہ کرنا، کی تفتیش کرنا، تحقیق کرنا، کا کھوج لگانا۔ قَرْو جمع قُرُو: پانی پلانے کا حوض۔ خشب قَـرْو: بلوط، شاہ بلوط (لکڑی)
اِستقراء: استقراء (مخصوص حقائق سے بذریعہ استخراج عمومی اصول وضع کرنے کا طریقہ یا نتائج کا حصول۔
اِستقرائی: استقرائی۔ قَرْو اطیا: کرواتیا (ملک)
قَرْواطی: کرواتیا کا باشندہ۔

قری: ۱۔ قَـرٰی ــ قِـرًی وقَرَاءً الضیفَ: مہمان کی میزبانی کرنا۔ اَقْرٰی اِقْرَاءً: مہمانی طلب کرنا۔
اِقْترٰی: مہمانی طلب کرنا ــ الضیفَ: مہمان کی میزبانی کرنا۔ اِسْتَقْرٰی: مہمانی طلب کرنا۔ القِرٰی: جو مہمان کے سامنے پیش کیا جائے۔ المِقْرَاءُ مونث مِقْرَاۃٌ و مِقْرَاءُ: میزبان، بہت مہمانی کرنے والا۔
المِقْرٰی مونث مِقْرَاۃ و مِقْرَاءُ بمعنی مِقْرَاءُ ــ و المِقْرَاۃُ ج مَقَارٍ: بڑا پیالہ جس میں مہمان کے سامنے کھانا پیش کیا جائے۔
المَقَارِیُ: ہانڈیاں۔

۲۔ قَرٰی ــ قَرْیًا و قِرًی الماءَ فی الحوض: حوض میں پانی جمع کرنا۔ البعیرُ و کلُّ ما اجترَّ: اونٹ اور ہر جگالی کرنے والے جانور کا جگالی کو جبڑے میں جمع کرنا۔ ـت المِدَّۃُ فی الجرح: زخم میں پیپ کا جمع ہونا، کہا جاتا ہے: قَرَیْتُ فی شِدْقِی جوزَۃً: میں نے اپنے جبڑے میں اخروٹ کو چھپایا۔ اَقْرٰی اِقْرَاءً: گاؤں میں رہنا، کسی شئی سے لازم رہنا اور اس پر اصرار کرنا۔ القَارِیُّ (فا): دیہاتی کہا جاتا ہے جاءنی کل قارٍ وبادٍ: میرے پاس ہر ایک دیہاتی اور بادیہ نشین آیا۔ القَـارِیَۃُ: ج قَوَارٍ مونث القاری کا: لوگوں سے بھری ہوئی جگہ۔ القاراۃُ ج قَارَیَاتٌ: لوگوں سے بھرا ہوا مکان۔ القَرِیُّ: پانی جو حوض میں جمع کیا گیا ہو۔ القَرْیَۃُ والقِرْیَۃُ ج قُرًی و قِرًی اور نسبت قَـرَوِیٌّ و قَـرَیِـیٌّ: جائیداد، لوگوں کی جماعت، گاؤں۔ ــ قریۃ النمل: چیونٹیوں کے رہنے کی جگہ۔ قَـریۃ الانصار: مدینہ طیبہ یعنی یثرب۔ القَرْیَتَانِ: مکہ معظمہ اور طائف۔ القَرْیَۃُ ج قَـرَایَـا: چیونٹیوں کے رہنے کی جگہ۔ المِقْـرٰی والمِقْرَاۃُ: ہر وہ جگہ جس میں بارش کا پانی جمع ہو۔

۳۔ قَرٰی ــ قَرْیٌ و قَرْیًا الجرحُ: زخم کا بہنا۔ ــ وتَقَـرّٰی واِسْتَقْرٰی البلادَ: کا سراغ لگانا، میں چکر لگانا۔ اقتری البلادَ: کا سراغ لگانا اور اس میں گھومنا پھرنا۔ ــ فلانا بقولہ: کا کھوج لگانا۔ القَرِیُّ ج اَقْرِیَۃٌ و اَقْرَاءٌ و قُرْیَانٌ: ٹیلے سے باغ کی طرف بہنے والی نالی، نالی کہا جاتا ہے جری الوادی فطمَّ القَرِیَّ: وادی بہہ پڑی نالیاں بھر گئیں۔ یہ مثال کسی بہت بڑے حادثے کے رونما ہونے پر دی جاتی ہے جس میں چھوٹے چھوٹے واقعات ومصائب پچ ہو جاتے ہیں جس طرح کہ نہر کا پانی چھوٹی چھوٹی نالیوں پر چھا جاتا ہے۔

۴۔ القَارِیَۃُ ج قَوَارٍ: تلوار کی دھار۔ نیزہ کا نچلا یا اوپر والا حصہ۔ والقَارِیَۃُ ج قَوَارٍ وقَوَارِیُّ (ح): ایک پرندہ جس کی ٹانگیں چھوٹی اور چونچ لمبی اور پیٹھ سبز ہوتی ہے، کہا جاتا ہے۔ ھم قواری اللّٰہ: وہ اللہ کے امین اور شہداء ہیں۔ القَرِیُّ ج اَقْرِیَۃ و اَقْرَاءٌ و قُرْیَانٌ: جما ہوا دودھ۔ القَرِیَّۃُ ج قَرَایَا: لاٹھی، بادبان کے اوپر کی لکڑی جو عرض میں لگائی جاتی ہے۔
القِرَایَۃُ: پڑھائی کے وقت صلاۃ کی کتابیں رکھنے والی پیٹی۔

○ قَرٰی ــ قِرًی ہ: کی مہمان نوازی کرنا، خاطر مدارات کرنا۔ اِقْتَـرٰی: بمعنی بالا۔ قِـرًی: مہمان نوازانہ استقبال، مہمان نوازی۔ قَـرْیۃ جمع قُـرًی: گاؤں، ڈھوک، دہ، چھوٹا گاؤں، قصبہ، دیہاتی لوگ۔
القریتان: مکہ وطائف، مکہ و مدینہ۔ ام القُرٰی: مکہ۔ قَـرَوِی: دیہاتی، گاؤں کا، دہقانی، گنوار جمع قَـرَوِیُون: دیہاتی، قروان کا باشندہ، فیض (مراکش) میں القروبۃ کالج کا رکن۔ جامع القرویین: مراکش کے شہر فیض میں جامع مسجد اور کالج۔ وزارۃ الشؤون البلدیۃ والقرویۃ: بلدیاتی اور دیہاتی امور کی وزارت۔ قَـرَوِیَۃ: دیہاتی عورت، کسان عورت۔ قَرِیَۃ جمع قَرَایۃ گز (بحری)۔ مِقْرًی: بہت مہمان نواز۔ مِقْرَاء: بہت مہمان نواز۔ قَارٍ: دیہاتی، گاؤں کا رہنے والا۔ قُرَیْدِس: ایک قسم کا جھینگا۔

قز: ۱۔ قَزَّ ــ قَزًّا: کودنے کے لئے سمٹنا کودنا۔ القَازُّ (فا): شیطان۔ القَزَازُ (ح): بہت بڑا سانپ، اژدہا۔

۲۔ قَزَّ ــ قَزًّا ت نفسی الشیئَ و عن الشیئ: سے نفرت کرنا، انکار کرنا۔ قَزَّقَزًّا و تَقَزَّزَ من الدنس و کل ما یُسْتَقْذَرُ و یُسْتَخْبَثُ: کو مکروہ جاننا، سے پرہیز کرنا، بچنا۔ القَزُّ و القِزُّ و القَزَزُ والقُزَّازُ: گندگی، کہا جاتا ہے۔ مافی طعامہ قَزْوَلا قُزُولا قزازۃ: اس کے کھانے میں ایسی کوئی چیز نہیں جس سے پرہیز کیا جائے اور اسے مکروہ سمجھا جائے۔

۳۔ القَازُوزَۃ: چھوٹی شیشی، طشت۔ القَزُّ ج قُزُوزٌ: ریشم خام ریشم (فارسیہ)۔ دُوْدُ القَزِّ (ح): ریشم کا کیڑا۔ القَزَّازُ: ریشم بیچنے والا ــ عند العامۃ: ریشم کے کیڑے کی تربیت کا ماہر۔ القُـزَیْـزَۃُ (ن): بلور کی جڑی بوٹی (عامیہ)۔

○ قَزَّ ــ قَزًّا ہ/ عن: سے بے حد نفرت کرنا، کراہت کرنا۔ قَزَّزَ ہ: کو کانچ میں تبدیل کرنا، پر شیشہ لگانا یا جڑنا، کو صقیل کر کے چمکا دینا۔ تَقَزَّزَ من/ عن: سے بے حد نفرت کرنا، کراہت کرنا، کو ناپسند کرنا، سے طبیعت مالش کرنا، قے آنا، متلی ہونا، سے بے زاری محسوس کرنا۔ قَزّ جمع قُزُوز: ریشم، خام ریشم۔ قِزاز: کانچ۔ قَزَّاز: ریشمی کپڑے کا تاجر۔ قِزازۃ جمع قِزازات و قَزائز: بوتل۔ قازُوزہ: سوڈا واٹر۔ تقزُّز: نفرت، بیزاری، کراہت، تنفر۔ قَزان جمع قزانات: کیتلی، بڑی دیگ۔

قزح: ۱۔ قَزَحَ ــ قَزْحًا القِدْرَ: ہانڈی میں مسالہ ڈالنا۔ قَزَّحَ القدرَ: ہانڈی میں مسالہ ڈالنا۔ ــ الحدیثَ: کو مزین کرنا، بغیر جھوٹ بولے ہوئے پورا کرنا۔
القَزْحُ: مسالہ۔ القِـزْحُ ج اَقْزَاحٌ: مسالہ۔
القَزَّاحُ: مسالہ بیچنے والا۔ التَقَازِیْحُ: مسالے۔
المِقْزَحَۃُ: مسالہ کا برتن، مسالہ دان۔

۲۔ قَزَحَ ـَـ قَزْحًا الشیئُ: بلند ہونا۔ قَزَحَ قَزْحًا و قَزَحَانًا ت القِدْرُ: ابلنا۔ سِعرٌ قازحٌ: مہنگا بھاؤ۔ قَازِحَۃٌ ج قَوَازِحُ: مہنگا بھاؤ۔ قَوَازِحُ المَاءِ: پانی کے بلبلے۔ قَوْسُ قُزَحٍ و قَوسُ قُزَحَ: دھنک، وہ شکل جو بادل میں مختلف رنگوں کی کمان کے مانند دکھائی دیتی ہے۔ قُزَحٌ منصرف ہے کیونکہ یہ قُزَحَۃٌ کی جمع ہے اور علَم معدول کی تقدیر پر غیر منصرف ہے اور قزح کو اس سے جدا استعمال نہیں کرتے (لاتـأمّـل قـزح سـائبین قوسہٗ) نہیں کہا جائیگا اور بقول بعض قزح ایک فرشتہ ہے جسے بادلوں کی ذمہ داری سونپی گئی ہے اور بقول بعض شیطان یا افسانوی معبود۔ عام لوگ اسے قوس القدح کہتے ہیں۔ القُزحَۃُ ج قُزَحٌ قوس قزح کے رنگ کی ایک دھاری۔

۳۔ قَزَّحَ الشجرَ: بڑھنے کے لئے درخت کی جڑ میں پیشاب ڈالنا۔ القَزْحُ (مص) کتے کا پیشاب۔ تَقَزَّحَ النباتُ او الشجرُ: زیادہ شاخدار ہونا۔

۴۔ القِزحُ ج اَقْزَاحٌ (ز): پیاز کے بیج، سانپ کی بیٹ۔

○ قَزَّحَ ہ (اپنی تقریر) کو چٹپٹا بنانا۔ قُزَحِیَۃ: آنکھ کی پتلی کی جھلی۔

قزع: ۱۔ قَزَعَ ـَـ قُزُوْعًا: دیر کرنا۔ الظَّبیُ: ہرن کا دوڑنا۔ بھاگنے میں چست ہونا۔ قَزَّعَ الفرسَ: گھوڑے کو تیز دوڑانے کے لئے آمادہ کرنا۔ تیز دوڑنا۔ الرسولَ بہ: کی طرف قاصد بھیجنا۔ ـــ وَاَقْزَعَ ہٗ لِلامر: کو کے لئے فارغ کر دینا اور دوسرے کام میں مشغول نہ کرنا۔ تَقَزَّعَ الفرسُ: دوڑنے کے لئے تیار ہونا۔ المُقَزَّعُ: ہلکا پھلکا تیز، بشارت کے لئے مخصوص کیا ہوا خوش خبری دینے والا۔

۲۔ قَزَّعَ الشاربَ: مونچھ کاٹنا۔ راسَہٗ: کا سر مونڈنا اور کچھ ادھر ادھر چھوڑ دینا۔ تَقَزَّعَ الراسُ: متفرق جگہ سے سر کا مونڈا جانا۔ ـــ القومُ: قوم کا متفرق ہونا۔ ـــ السحابُ: بادل کھل جانا۔ القَزعُ واحد قَزعَۃٌ: کچھ بالوں کو کچھ مونڈنا اور کچھ کو چھوڑ دینا، ہر چیز جس کے متفرق ٹکڑے ہوں، بادل کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے۔ بچے کے سر کے کچھ بال مونڈنا اور کچھ چھوڑ دینا، وادی کا کوڑا کرکٹ، چھوٹے اونٹ۔ قَـزَعُ السہمِ: تیر کے پر کا پتلا حصہ۔ القَـزَعَۃُ: سر میں متفرق کٹے ہوئے بال، بادل کا ٹکڑا، کہا جاتا ہے ما عِندَہٗ قَزعَۃ: یعنی اس کے پاس کچھ کپڑا نہیں۔ القِزَاعُ: چیتھڑے کا ٹکڑا، کہا جاتا ہے مافی السماء قِزاعٌ: یعنی آسمان میں تھوڑا سا بھی بادل نہیں۔ القُزَّعَۃُ و القُرَیْعَۃُ: بالوں کا گچھا جو بچے کے سر پر چھوڑ دیا جائے، سر کے درمیان میں تھوڑے سے بال۔ الاَقْزَعُ من الکباش: مینڈھا جس کے بال موسم بہار میں کہیں سے گر گئے ہوں کہیں سے باقی رہ گئے ہوں۔ المُقَزَّعُ: وہ شخص جس کے سر پر کچھ ادھر ادھر تھوڑے سے بال ہوں۔ من الخیل: پیشانی پر کم بالوں والا گھوڑا۔ رَجُلٌ مُقَزَّعٌ: وہ شخص جس کا مال برباد ہو جائے صرف چھوٹے اونٹ رہ جائیں۔

۳۔ اَقْزَعَ لہٗ فی القول کو سخت سست کہنا۔

۴۔ القَزَعَۃُ حرامی، ولدالزناء۔

قزل: قَزَلَ ـِـ قَزْلًا و قَزَلَانًا: کودنا، لنگڑے کی چال چلنا۔ قَزِلَ ـَ قَزَلًا لنگڑا ہونا صفت اَقْزَلُ القَزَلُ: بدترین لنگڑاہٹ

○ قَزَع واحد قَزَعۃ: ہوا سے پھٹے ہوئے بادل، دھکیلتی بوچھاڑ، بالوں کا گچھا۔ قُـزَعۃ: بونا، ٹھگنا، ناٹا، پست قد، بالشتیا قَزیعۃ: بالوں کا گچھا۔

○ قَزْقَزَ ہ (اخروٹ وغیرہ) توڑنا۔

○ قَزَل: لنگڑاہٹ، لنگڑا کر چلنا۔

قزم: ۱۔ قَزَمَ ـِ قَزْمًاہٗ: پر عیب لگانا۔ قَزِمَ ـَ قَزَمًا: کمینہ ہونا، لئیم ہونا۔ القَـزَمُ مونث قَزَمَۃٌ لئیم اور ردی مرد القَزَم (مص): کمینگی، کنجوسی، ردی مال، حقیر لوگ (واحد جمع مذکر و مونث کیونکہ یہ مصدر ہے) کہا جاتا ہے ھولاء قوم قزم ما فیھم کرم: یہ لوگ کمینے ہیں ان میں کرم نہیں اور کبھی تثنیہ اور جمع اور مونث استعمال کیا جاتا ہے کہا جاتا ہے رَجُلٌ قَزِمٌ رجلان قَزِمَان و امراۃٌ قَزِمَۃٌ و رجالٌ قُزُمٌ و اَقْزَامٌ و قَزَامَی و نساءٌ قَزِمَاتٌ ـــ مونث قَزِمَۃ و القَزِمُ مونث قَزِمَۃٌ: کمینہ اور لئیم مرد۔ ـ ج قُزُمٌ و اَقْزَامٌ: چھوٹے جسم والا کمینہ بے خیر کہا جاتا ہے رجل قَزِمَۃ و امراۃ قَزِمَۃ: چھوٹے جسم کا مرد چھوٹے جسم کی عورت مذکر و مونث دونوں کے لئے۔ القُزُمُ مونث قُزُمَۃٌ لئیم اور کمینہ مرد۔ القِزَامُ لئیم لوگ۔

۲۔ تَقَزَّمَ کاموں میں زبردستی داخل ہونا۔ القُزَامُ: جس پر کوئی غالب نہ آئے، جلدی کی موت۔

۳۔ سُوْدَدٌ اَقْزَمُ سرداری جو خاندانی نہ ہو۔

۴۔ القُزمَلُ کوتاہ قامت، بدصورت۔

○ قَزَم جمع اقزام: بونا ٹھگنا، ناٹا، پست قد، بالشتیا، لٹی پٹ کا بونا ٹھگنا آدمی، قُـزمُوغـرافِـیا: کائنات نگاری قزموا غرافی: کائنات نگاری کا یا سے متعلق۔ بحر قَزْوِین: بحر کسپین۔

قـزو: قَـزَا ـــ قَزْوًا الارضَ بعصاۃٖ: زمین کو لاٹھی سے کریدنا۔ ـــ الرجُلُ عیب سے دور رہنا، قُزَۃ (ایک کھیل) کھیلنا۔ اَقْزَی: بے عیبی کے بعد عیب دار ہونا۔ القُزَۃُ ج قُزَاتٌ: عربوں کا ایک کھیل، (ح) سانپ

قزی: قَزَی الرجُلَ: کو پچھاڑنا اور قتل کرنا۔ القِزیُّ: لقب، کہا جاتا ہے بِئْسَ القِزِیُّ ھذا: یہ برا لقب ہے۔

قسّ: قَسَّ ـُ قَسًّا و قِسًّا و قُسًّا: چغل خوری کرنا۔ ـ القومَ: کو برے کلام سے تکلیف پہنچانا۔ قَسَّ قَسًّا و تَقَسَّسَ الشیئَ: کو طلب کرنا اور ڈھونڈنا۔ کہا جاتا ہے تَقَسَّسَ اصواتھم باللیل اس نے رات میں ان کی آواز پر کان لگایا۔ القَسَّاسُ چغل خور۔

۲۔ قَسَّ ـُ قُسُوسَۃً و قِسِّیسَۃً: پادری ہونا۔ القَسُّ ج قُسُوْسٌ: پادری، کاہن (سریانیہ)۔ القِسِّیْسُ ج قِسِّیسُوْنَ و قَسَّانٌ و اَقِسَّۃٌ و قَسَاوِسَۃٌ: پادری۔ القُسُوسَۃُ و القِسِّیْسِیَّۃُ: پادری کا درجہ یا حالت۔

۳۔ قَسَّ ـُ قَسًّا ما علی العظم: ہڈی پر کا گوشت کھانا اور گودا نکالنا۔ اِقْتَسَّ الاسدُ: شیر کا خوراک تلاش کرنا۔

۴۔ قَسَّ ـُ قَسًّا و قَسَّسَ الابلَ: اونٹوں کو اچھی طرح چرانا۔ اِقْتَسَّ ـ ت الناقۃُ: اونٹنی کا تنہا چرنا۔ القَسُّ: اونٹوں کا مالک جو ان سے جدا نہ ہو۔

۵۔ قَسَّ ـُ قَسًّا السیرَ: تیز چلنا۔ القُسُسُ: ماہر ہانکنے والا۔

۶۔ القَسُّ: پالا القُسُسُ عقلاء۔ القُسَاسُ: سیلاب کا کوڑا کرکٹ، آرمینیہ میں ایک پہاڑ جس میں لوہے کی کان ہے اور اس سے ہے السیوف القساسیۃ۔ القَسَّۃُ: چھوٹی بستی، چھوٹی مشک۔ القَسْوُسُ (ن): عشق پیچہ القَسِّیُّ من الدراھم ردی دراہم۔

○ قَسَّ ـُ قَسًّا ہ کا تعاقب کرنا، کھوج لگانا، کی سخت کوشش کرنا، کی آرزو کرنا، قَسّ و قِس جمع قُسُوس و قُسُس: پادری، دوسرے درجے کا پادری، پادری کا مددگار۔ قَسّ: (بمعنی قص) سینے کی ہڈی، قَسَّاس: بہتان لگانے والا، غیبت کرنے والا۔ قِسِّیس جمع قسیسون و قَسَاوِسۃ و قُسَّان و اَقِسّۃ بمعنی قَس و قِس۔ قُسُوسۃ: کلیسا کے عہدہ دار، پادری کا عہدہ یا کردار، پادری کا منصب۔ رِسَامۃ قُسُوسِیۃ: پادریوں کا تقرر۔

قسب: ۱۔ قَسَبَ ـِـ قَسْبًا الماءُ: پانی جاری ہونا۔ قَسِیْبُ المَاءِ: پانی کا بہاؤ آواز کے ساتھ۔

۲۔ قَسَبَ ـِ قَسْبًا ت الشمسُ: آفتاب غروب ہونے لگنا۔

۳۔ قَسَبَ ـُ قُسُوْبًا و قُسُوْبَۃً الشیئُ: سخت ہونا۔

القَسْبُ واحد قَسْبَةٌ: بہت سخت ــ والقَسِيْبُ: ہرایک لمبی اور مضبوط چیز۔

۴۔القَسْبُ واحد قَسْبَةٌ: خشک کھجور جو منہ میں ٹکڑے ٹکڑے ہوجائے۔القُسَابَةُ: ردی قسم کی کھجور۔ القُسُوبُ: چمڑے کا موزہ۔

قسح: قَسَحَ ـَ قَسَاحَةً وقُسُوحَةً: سخت ہونا ــ الحبل: رسی بٹنا۔قَاسَحَ ہٗ: سے سختی کے ساتھ معاملہ کرنا۔القَاسِحُ والقُسَاحُ والمَقْسُوحُ: سخت اور موٹا، کہاجاتا ہے۔ثوبٌ قاسِح: موٹا کپڑا اور رمحٌ قاسح: ٹھوس مضبوط نیزہ۔

قسر: ا۔قَسَرَ ـِ قَسْرًا واِقْتَسَرَہٗ علی الامر: کو پر مجبور کرنا۔

۲۔قَسْوَرَ الرجُلُ: عمر رسیدہ ہونا۔النبتُ: بکثرت ہونا۔ القَسْوَرُ ج قَسَاوِرُ وقَسَاوِرَةٌ: غالب، (۲) شیر، بہادر قوی لڑکا۔القَسْوَرَةُ ج قَسَاوِرُ وقَسَاوِرَةٌ بمعنی القَسْوَرَ ــ ج قَسْوَرٌ: رات کا بڑا حصہ، ایک میدانی نباتات۔

☾ قَسَرَ ـِ قَسْرًا ہ علی: کو پر مجبور کرنا ــ ہ/ ہ: کو فتح کرنا، محکوم بنانا، مغلوب کرنا، تسخیر کرنا، مطیع کرنا، زیر کرنا۔اِقْتَسَرَ: بمعنی بالا۔قَسْر: زبردستی، مجبوری، دباؤ، جبر، پابندی۔قَسْرًا: بذریعہ طاقت، بزور، جبرا، لازما، لازمی طور، چار و ناچار، ناگزیر طور پر، زبردستی سے۔اِقْتِسار: فتح، تسخیر، تغلب، محکومی۔

قسط: ا۔قَسَطَ ـُ قِسْطًا واَقْسَطَ الوالی: منصف ہونا، کہاجاتا ہے اَقْسَطَ فی حکمہ واقسط بینہم والیہم: اس نے فیصلہ میں انصاف کیا۔ان کے درمیان انصاف کیا۔قَسَّطَ الشیئَ: کو جداجدا کرنا۔الاغراسَ: پودوں کے درمیان برابر فاصلہ کرنا ــ الدَّیْنَ: قرض کی قسطیں مقرر کر دینا کہا جاتا ہے قَسَّطَ الخراجَ علیہم والمالَ بینہم: یعنی خراج کی ان کے اوپر قسطیں مقرر کردیں اور مال ان کے درمیان تقسیم کردیا۔تَقَسَّطَ القومُ الشیئَ بینہم: کو کے درمیان برابر تقسیم کرنا۔اقتسطوا المالَ بینہم: کو کے درمیان تقسیم کرنا۔القِسْط ج اَقْسَاط: انصاف (کہاجاتا ہے ـ ھو او ھم قِسْطٌ: یعنی وہ عادل ہے یا وہ عادل ہیں) حصہ، مقدار، میزان، ترازو، پیمانہ نصف صاع کا، روزی، قسط (مقرر کیے ہوئے قرض کا ایک حصہ۔) القَسْطَان: غبار۔المُقْسِط: اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ہے اس کے معنی عادل کے ہیں۔

۲۔قَسَطَ ـِ قَسْطًا وقُسُوطًا: ظلم کرنا، حق سے ہٹ جانا صفت قاسط ج قُسَّاطٌ و قَاسِطُونَ۔ رجُلٌ قَسْطَاء: ٹیڑھا پیر۔

۳۔قَسِطَ ـَ قَسَطًا ت العُنُقُ: گردن کا خشک ہونا۔ت الدابّةُ: سیدھی ٹانگوں والا ہونا۔قَسِطَ قُسُوطًا ت العظامُ: لاغری کی وجہ سے ہڈیوں کا خشک ہونا۔اَقْسَطَ ت الریحُ العیدانَ: ہوا کا لکڑیوں کو خشک کر دینا، کہا جاتا ہے۔ھو قُسْطُ الرجُلِ و قَسِطُھا: اس کے پاؤں سخت اور سیدھے ہیں چلنے میں مڑتے نہیں۔ القَسَطُ (مص): اعضاء کی سختی یا خشکی۔الاَقْسَطُ مونث قَسْطَاءُ ج قُسْطٌ: خشک شدہ گردن والا، سخت اور خشک اعضا والا العُنُقٌ قَسْطَاء: خشک گردن۔ رُکْبَةٌ قسطاء: خشک زانوں جو سکڑ سمٹ نہ سکے۔

۴۔قَسَّطَ علی عیالہ: اہل وعیال پر تنگی کرنا۔

۵۔القُسْطُ: عودھندی۔القُسْطَانُ والقُسْطَانَةُ والقُسْطَانِیُّ والقُسْطَانِیَّةُ: قوس قزح، دھنک۔

۶۔قَسْطَرَ الدراھمَ: دراہم کو پرکھنا۔القَسْطَرُ والقُسْطَارُ: دانا مرد۔القُسْطَرِیُّ ج قَسَاطِرَةٌ: دراہم کو پرکھنے والا، دانا و دوربین نگاہ مرد، بڑے ڈیل ڈول کا۔

۷۔القُسْطَاسُ والقِسْطَاسُ: ترازو۔

۸۔القَسْطَلُ ج قَسَاطِلُ: میدان جنگ کا گردوغبار، لوہے وغیرہ کی نالی جس میں پانی بہتا ہے۔بعض کے نزدیک یہ قسطر و قساطِر ہے(ن): شاہ بلوط یا اس کی لکڑی اُمُّ قَسْطَلٍ: مصیبت، موت۔قَسَاطِلُ الخَیْلِ: گھوڑوں کی آوازیں۔القَسْطَلَةُ: اونٹ کی بڑبڑاہٹ۔

قَسْطَلَةُ المَاءِ: پانی بہنے کی آواز۔قَسْطَلَةُ الحصان (ن): بمعنی کستنة الحصان۔القَسْطَالُ والقُسْطُولُ ج قَسَاطِلُ: میدان جنگ کا گروہ غبار۔نَھرٌ قَسْطَالٌ: بہنے میں شور کرنے والا دریا۔ القَسْطَلَانُ ج قَسَاطِلُ: میدان جنگ کا گردوغبار۔ القَسْطَلَانِیُّ: قوس قزح، دھنک۔القَسْطَلَانِیَّةُ: شفق کی سرخی، غبار کی کثرت، قوس قزح

☾ قَسَّطَ ہ: قسطوں میں ادا کرنا، کو تقسیم کرنا۔ اَقْسَطَ: انصاف کرنا۔قِسْط: انصاف، عدل، معقولیت، درستی، صحت، صداقت، (واحد وجمع) صحیح، عادلانہ، منصفانہ، منصف مزاج، سچا، صحیح، درست، جمع اَقساط: حصہ، جز، تقسیم، حصہ مقررہ، قسط، مقدار، کمیت، اندازہ، ناپ تول، حد۔علی اقساط: قسطوں میں، بتدریج کان علی قسط کبیر من: بڑی حد تک خصوصیت وغیرہ کا مالک ہونا، کافی کچھ رکھنا۔قَسَط: جوڑوں کی سختی۔اَقْسَط: زیادہ عادلانہ، زیادہ منصفانہ، صحیح تر۔ تقسیط: قسطوں میں ادائیگی، بالتقسیط: قسطوں میں بتدریج۔مُقْسِط: منصف، عادل، عادلانہ، عدل کار، منصفانہ۔قَسْطَرَ ہ: سکوں کا کھراپن جانچنا۔ قُسْطَاس و قِسْطَاس جمع قَسَاطِیس: ترازو، میزان۔قَسْطَل جمع قَسَاطِل: پانی کا نل، آب رسانی کا بڑا نل۔بلاد القساطلة: ہسپانیہ۔ القُسْطَنْطِیْنِیَّة: ترکی کے ایک شہر کا نام

قسم: ا۔قَسَمَ ـِ قَسْمًا الشیئَ: کا تجزیہ کرنا۔الدھرُ القومَ: کو متفرق کرنا عدداً علی آخر: کسی عدد کو دوسرے پر تقسیم کرنا جیسے 195 کو 13 پر (یا سے) تقسیم کیا جائے تو 195 مقسوم اور 13 مقسوم علیہ ہوگا اور جواب 15 حاصل قسمت کہلائے گا۔قَسُمَ ـُ قَسَامَةً الغلامُ: لڑکے کا خوبصورت ہونا۔قَسَّمَ الشیئَ: کو جزء جزء کرنا۔متفرق کرنا۔(کہاجاتا ہے قَسَّمَ الدھرُ القومَ: زمانے نے قوم کو متفرق کر دیا) کو خوبصورت بنانا۔قَاسَمَہُ المالَ: مال میں سے اپنے اپنے حصہ کو لینا۔تَقَسَّمَ الشیئَ: جدا جدا کرنا ــ الشیئُ: جدا جدا ہونا کہاجاتا ہے تقسمتہُ الھمومُ: یعنی غموں نے اسے پریشان خاطر کردیا۔ تَقَاسَمَ و اِقْتَسَمَ القومُ المالَ: آپس میں مال تقسیم کرنا۔اِنْقَسَمَ: تقسیم ہونا۔اِسْتَقْسَمَ: تقسیم کرنے کو کہنا۔قاسم او عاد عددِ صحیح: وہ عدد جو پورا پورا تقسیم ہوجائے۔القاسم الاکبر لعدد ما: نسبت نما (ریاضی) القاسم المشترک بین عدة اعداد: ایسا مشترکہ عدد جو سب پر تقسیم ہو جائے۔اَلْقَسْمُ: (مص) عطیہ، ہانڈی۔حصاة القَسْمِ: پانی تقسیم کرنے کی کنکری اور یہ اس طرح پر کہ سفر کی حالت میں جب پانی کی کمی ہوتی تھی تو ایک برتن میں کنکری ڈالتے تھے اتنا کہ کنکری چھپ جائے پھر ایک آدمی کو پینے کے لئے دیتے تھے پھر اسی طرح کرتے تھے یہ اس لئے تاکہ سب کو پانی برابر پہنچ جائے اور کسی کو شکایت نہ رہے۔القِسْمُ ج اَقْسَامٌ جمع اَقَاسِمُ: تقسیم شدہ چیز کا حصہ، خیر کا حصہ۔القِسْمَةُ ج قِسَمٌ: اقسام (یعنی تقسیم) حصہ۔قِسْمَةٌ: کی دو قسمیں ہیں۔ا۔توافقیہ (ع ح) ۲۔لاتوافقیہ: صحیح تقسیم غیر صحیح تقسیم القَسْمَةُ ج قَسَمَاتٌ اور القَسِمَةُ ج قَسِمَاتٌ: چہرہ، خوبصورتی۔القَسَامُ والقَسَامَةُ: خوبصورتی۔القُسَامَةُ: تقسیم کرنے والا جس کو اپنے لئے خاص کرلے۔صدقہ کا مال۔ القَسَامِیُّ: دو چیزوں کے درمیان کی چیز، پہلی تہہ پر

کپڑے کو لپیٹنے والا۔ القَسَّام: قاسم کا مبالغہ۔
القَسِیمُ ج اَقْسِمَاءُ: حصہ، تقسیم شدہ چیز کا نصف،
تقسیم کرنے والا۔ خوبصورت القَسِیمَۃُ ج قَسَائم:
القسیم کا مونث۔ خوبصورت چہرہ الاُقْسُومَۃُ ج
اَقَاسِیمُ: حصہ۔ المُقْسَمُ و المِقْسَمُ ج مَقَاسِمُ:
حصہ۔ المَقْسِمُ ج مَقَاسِمُ: تقسیم۔ تقسیم کرنیکی
جگہ۔ صاحبُ المَقَاسِم: نائب امیر اور وہ اموال
غنیمت کا تقسیم کرنے والا ہوتا ہے۔ المُقَسَّمُ:
خوبصورت۔ رجُلٌ مُقَسَّمُ الوجه: مکمل خوبصورت
وتناسب جسم والا شَیءٌ مُقَسَّمٌ: خوبصورت بنائی
ہوئی چیز۔

۲۔ قَسَمَ ۔ قَسْمًا فلانٌ امرہُ: کا اندازہ کرنا، پرغور کرنا
تَقَسَّمَ فلانٌ: فکر کرنا، سوچنا۔ اِسْتَقْسَمَ: فکر کرنا،
سوچنا۔ القَسْمُ: رائے، شک گمان پیدا ہونا پھر قوت
پاکر یقین ہوجانا۔ المُقْسَمُ: (مفع) غمگین۔

۳۔ قَاسَمَہُ علی کذا: کو پرقسم کھلانا۔ اَقْسَمَ باللّٰہ:
اللہ کے نام پر حلف اٹھانا، اللہ کی قسم کھانا۔ تَقَاسَمَ
القومُ: آپس میں قسم کھانا۔ اِسْتَقْسَمَہُ باللّٰہ:
سے اللہ کی سقم کھانے کو کہنا۔ القَسَمُ ج اَقْسَامٌ:
اللہ تعالیٰ یا غیر اللہ کی قسم۔ القَسَامَۃُ: جماعت جو کسی
چیز کے لئے قسم کھائے اور لے لے قسم جو اولیاء مقتول
کو دی جائے (کہاجاتا ہے حکم القاضی
بالقسامۃ: قاضی نے قسامت کا فیصلہ کیا قسم پر فیصلہ
کیا اور قَسَامَۃٌ اَقْسَمَ کا اسم ہے جو مصدر کی جگہ پر
استعمال ہوا ہے) صلح۔ التَقْسِیمُ ج تَقَاسِیمُ،
علی المجنون عندالنصاری: کاہن کی صلوات
جسے وہ شیطان کو پاگل سے بھگانے کے لئے پڑھتا
ہے۔ المُقْسَمُ: قسم۔

۴۔ القَسْمُ: اخلاق، عادت، بارش، پانی۔ القَسِمُ
والقَسِمَۃُ ج قَسِمَاتٌ: والقِسِمَۃُ ج قِسِمَاتٌ:
عطر فروش کا ڈبہ۔ القَسَام: گرمی کی شدت۔ القَسِیمَۃُ
ج قَسَائمُ: عطر فروش کا ڈبہ، بازار۔

قَسَمَ ۔ قَسْمًا: کو تقسیم کرنا، جدا کرنا، ٹکڑیوں میں
بانٹنا۔ ۔ ہ علی: کو کے درمیان تقسیم کرنا۔ ۔ ل فی:
کو کا کچھ حصہ دینا، کو کچھ الاٹ کرنا۔ ۔ ہ الی: کو میں
تقسیم کرنا، کو میں ترتیب دینا، درجہ بندی کرنا۔ ۔ ل /
علی ہ: اللہ یا قسمت کا کسی کو کچھ تفویض کرنا۔ ۔ ہ
علی: عدد کو دوسرے عدد سے تقسیم کرنا۔ قَسَّمَ ہ: کو
تقسیم کرنا، جدا کرنا، ٹکڑیوں میں بانٹنا۔ ۔ ہ بین: کو
کے درمیان تقسیم کرنا۔ ۔ ہ ہ/الی: کے میں حصے
کرنا۔ ۔ ہ: کو ابواب یا دفعات میں تقسیم کرنا۔ ۔ ہ
ہ / الی: کو میں ترتیب دینا، کی میں درجہ بندی کرنا۔
ہ: کو حصوں میں تقسیم کرنا ۔ ہ: کو نیاز چڑھانا، دینی
کام کے لئے وقف کرنا (مسیحیت میں) ۔ علی:
سے جھاڑ پھونک کر کے آسیب اتارنا۔ قَاسَمَ ہ ہ:
کے ساتھ کا حصہ پانا۔ ہ علی: حلف کے ساتھ خود کو
کسی کا یا کچھ کرنے کا پابند کرنا۔ اَقْسَمَ ب: کی قسم
کھانا۔ ۔ ل علی: سے کا عہد کرنا۔ ۔ علی أن: کچھ
کرنے کی قسم کھانا، کچھ کرنے کا عہد کرنا۔ اقسم
علیہ اِلَّا فعَلَہُ: سے کچھ کرنے کی قسم لینا، سے کچھ
کرنے کی التجا کرنا۔ اقسموا جَھْدَ أیْمَانِھِمْ:
انہوں نے ہر جائز اور مقدس چیز کی قسم کھائی، انتہائی،
سنجیدہ قسم کھائی۔ اقسم بِمُقَدَّسَاتِہِ: اس نے ہر
مقدس چیز کی قسم کھائی۔ تَقَسَّمَ: منقسم ہونا، جدا ہونا،
ٹکڑیوں میں بٹنا، تقسیم ہونا، بٹنا، حصے بخرے ہونا۔ ۔ ہ
ہ: کو اپنے درمیان تقسیم کرنا۔ ۔ ہ: کو بکھیرنا، تتر بتر
کرنا، منتشر کرنا، دور کرنا۔ ۔ ہ: کو المناک طور پر گھیر
لینا۔ کو مشترکہ طور پر دق کرنا، ستانا، پریشان کرنا، تکلیف
پہنچانا۔ تَقَسَّمُوہ ضربًا و جیعًا: انہوں نے اس کی
سخت پٹائی کی، انہوں نے باری باری اسے تکلیف دہ
گھونسے اور مکے مارے۔ تَقَاسَمَ ہ: کو آپس میں
تقسیم کرنا۔ ۔ ہ: (خیالات، پریشانیوں وغیرہ کا) کسی
کو گھیر لینا، پریشان کرنا، تکلیف پہنچانا، اِنْقَسَمَ: تقسیم
ہونا، جدا ہونا، ٹکڑیوں میں بٹنا، منتشر ہونا، علیحدہ ہونا،
الگ ہونا۔ الی: میں تقسیم ہونا، چھوٹے چھوٹے حصوں
میں تقسیم ہونا، حصے ہونا۔ اِقْتَسَمَ ہ: کو آپس میں تقسیم
کرنا، بانٹنا، اِسْتَقْسَمَ: (دیوی، دیوتا، خدا) سے دانشمندانہ
مشورہ دینے کی درخواست کرنا، قِسْم جمع اَقْسَام
حصہ، مختص حصہ، تقسیم، درجہ، قسم، محکمہ، شعبہ، گروہ،
جماعت، ضلع، نواح، پولیس سٹیشن۔ محافظہ کا انتظامی
ذیلی دفتر، ذیلی کمیٹی، نوع، قسم، نمونہ، صنف، فرع
قِسْمَۃ: تقسیم کرنا، تقسیم، درجہ بندی، حصہ، مقررہ حصہ،
تقسیم حصص، بٹائی، حصہ داری۔ ۔ علی: پر تقسیم
(ریاضیات) جمع قِسَم: حصہ، مقدر، نصیب، تقدیر
(اللہ تعالیٰ کی طرف سے پہلے سے ٹھہرائی ہوئی)
قَسَم جمع اقسام: قسم، حلف۔ قَسَمًا: میں قسم کھاتا
ہوں۔ قَسَمًا ب: میں کی قسم کھاتا ہوں۔ قَسَمَات
و قِسِمَات: (چہرے کے) خدوخال۔ قَسَام و
قَسَامَۃ: حسن، حسن و جمال، خوش پوشی۔ قَسِیم جمع
قُسَمَاء و اَقْسِمَاء: حصہ دار، شریک، شریک کار،
ساجھی، ساجھی، شرکت کرنے والا (جمع اَقْسِمَاء)
حصہ، ہمزاد، نقل، مثنی تصویر (Counterpart)
قسیمۃ جمع قَسَائِم: کوپن (Coupon)، رسید
تَقَاسِیم: ساخت، کاٹھی، طول و عرض وغیرہ (انسانی
جسم کا) ایک کی نغمہ سرائی قَاسِم: قاسم، نسب نما۔
مقسوم علیہ: مقسوم علیہ (ریاضی) مُقَاسِم: حصہ
دار، شریک، ساجھی، شرکت کرنے والا۔ قُسَنْطِینَۃ:
شمال مشرقی الجزائر کے ایک شہر کا نام۔

قسن: اقْسَنَ الرجُلُ: سخت ہاتھوں والا ہونا۔ اِقْسَانَّ
اِقْسِنَانًا و قُسَانِینَۃً العودُ: لکڑی کا خشک اور سخت
ہونا۔ ۔ الرجُلُ: مرد کا بوڑھا ہونا اور خشک ہونا۔ ۔
فی العمل: کو کر گزرنا۔ اللیلُ: رات کا سخت تاریک
ہونا۔ المُقْسَنُّ: جوانی کی انتہا اور بڑھاپے کی ابتدا
میں ہونے والا۔

قسو: ۱۔ قَسَا ۔ قَسْوًا و قَسْوَۃً و قَسَاوَۃً و قَسَاءَۃً:
سخت و درشت ہونا صفت قَاسٍ ج قُسَاۃٌ۔ اللیلُ:
رات تاریک ہونا۔ قَسّٰی تَقْسِیَۃً و اَقْسٰی اِقْسَاءً
الشیءَ: کو سخت و درشت کرنا۔ قَاسٰی مُقَاسَاۃً
الالمَ: تکلیف برداشت کرنا۔ اَرْضٌ قَاسِیَۃٌ: بنجر
زمین جس میں کچھ نہ اگے۔ لَیلَۃٌ قَاسِیَۃٌ: بہت
تاریک رات۔ القَسِیُّ ج قِسْیَانٌ: سخت، کہا جاتا
ہے۔ عَشِیَّۃٌ قَسِیَّۃٌ: ٹھنڈی شام، یَوْمٌ اَوْعَامٌ
قَسِیٌّ: سخت دن یا سخت سال (گرمی، سردی یا قحط کی
وجہ سے)۔ سِرْنَا سَیْرًا قَسِیًّا: ہم تیز چال چلے، کہا
جاتا ہے۔ هُوَ اَقْسٰی مِنَ الصَّخرِ: وہ پتھر سے
زیادہ سخت ہے۔ المَقْسَاۃُ: جو سخت بنا دے کہا جاتا
ہے۔ اَلذَّنْبُ مَقْسَاۃٌ لِلْقَلْبِ: گناہ دل کو سخت کرنے
کا سبب ہے۔ گناہ دل کو سخت کر دیتا ہے۔

۲۔ قَسَا ۔ قَسْوًا و قَسْوَۃً و قَسَاوَۃً و قَسَائَۃً الدرھمُ:
درہم کھوٹا ہونا صفت قَسِیٌّ۔ القَسِیُّ من الدراھم
ج قِسْیَانٌ: کھوٹا درہم۔

قَسْو: سختی، بے رحمی، سنگدلی، تشدد، سخت گیری، کرختگی،
قَسْوَۃ: بمعنی بالا۔ قَسَاوَۃ: ایضا قَسِی: سخت،
ٹھوس، مضبوط۔ اَقْسٰی: زیادہ سخت، زیادہ بے رحم،
زیادہ سنگدل، زیادہ سفاک، زیادہ ظالم، زیادہ وحشی،
زیادہ مشکل، مُقَاسَاۃ: مصیبت اٹھانا، جھیلنا، تکلیف
اٹھانا، گوارا کرنا، بھگتنا، برداشت کرنا، سہنا۔ قَاسٍ جمع
قُسَاۃ: سخت، شدید، سنگدل، بے رحم، ظالم، بے درد،
بے حس۔

قش: ۱۔ قَشَّ ۔ قُشُوشًا: لاغری کے بعد تنومند ہونا۔ ۔
فلانٌ: لاغری کی چال چلنا۔ ۔ من مرضه: مرض سے
صحت یاب ہونا۔ اَقَشَّ من المرض: مرض سے
صحت یاب ہونا۔ القِشَّۃُ: کولتار میں استعمال کے بعد

پھینکا ہوا چیتھڑا۔

۲۔ قَشَّ ـُ قَشًّا النباتُ: نباتات کا خشک ہونا۔ ـــ الثوبُ الرطبُ وغیرہ عند العامّة: تر کپڑے وغیرہ تھوڑے خشک ہونے لگنا۔ قَشَّشَ الکرسی عند المحدثین: کرسی کو بننا۔ اَقَشَّ ت الارضُ: زمین میں زیادہ خشکی ہونا۔ الـقَشّ واحد الـقَشَّةُ: چھوٹی اور باریک خشک نباتات، نرکل بید، بانس وغیرہ کے چھلکوں کے باریک تنکے جن سے کرسیاں بنی جاتی ہیں۔ الـمَقَشَّةُ بڑی بوتل جس کے گرد اور نیچے تنکوں سے بنا ہوا جال ہوتا ہے تاکہ وہ گرنے سے ٹوٹ نہ جائے۔

۳۔ قَشَّ ـِ قَشًّا الشیئَ کو جمع کرنا۔ ـــ فلانٌ صدقة کے ٹکڑے کھانا، ادھر ادھر سے کھانا۔ عوام کہتے ہیں: قَشَّتِ الـمَرْأةُ الدارَ: عورت نے گھر کو جھاڑو سے صاف کیا۔ قَشَّتِ الفتاةُ الطافی علی وجه القدر: لڑکی نے ڈوئی سے جھاگ نکال دی۔ قَشَّشَ ادھر ادھر سے کھانا۔ الارض (ز) کے کانٹے اٹھا کر جگہ صاف کر دینا۔ تَقَشَّشَ واِقْتَشَّ ما وجد: سب کچھ کھا لینا۔ الـقَشّ: مص گھر وغیرہ کا کوڑا کرکٹ، بڑا ڈول، ردی قسم کی کھجور۔ الـقُشَاش والـقُشَاشیٔ والـقَشِیْش: پڑی ہوئی جو چیز اٹھائی جائے۔ الـقَشَّاشُ: پڑی ہوئی چیزوں کو اٹھانے والا۔ الـقَشّانُ والـقَشُوْشُ: جو معمولی چیز کو اٹھا کر کھالے۔ المِقَشَّةُ جھاڑو۔

۴۔ قَشَّ ـُ قَشًّا الشیئَ: ہاتھ سے رگڑنا۔ الـقَشِیْشُ: سانپ کی کھال کی آواز۔

۵۔ قَشَّ ـِ قَشًّا واَقَشَّ القومُ چلا جانا۔ اِنْقَشَّ القومُ چلا جانا، جدا جدا ہونا۔

۶۔ قَشْقَشَ هُ بکلامه کو بدکلامی سے تکلیف پہنچانا۔

۷۔ الـقِشَّةُ (ح): بندریا، بندریا کا مادہ بچہ، (ح) گبریلا کی مانند ایک کیڑا، چھوٹے جسم کی بچی۔

۸۔ قَشْقَشَ هُ من الجَرَب او الجدری کو خارش یا چیچک سے صحت یاب کرنا۔ تَـقَشْقَشَ: خارش یا چیچک سے تندرست ہو جانا۔ الـقَشْقَشَةُ (مص): گوشت بھوننے کی آواز۔

قشب ۱۔ قَشَبَ ـِ قَشْبًا فلانًا السمَّ کو زہر پلانا۔ ـــ ہ الدخانُ: دھوئیں کا نتھنوں کو بھر دینا، کہا جاتا ہے قَشَبَنِی رِیْحُهُ اس کی بو نے مجھے تکلیف دی۔ ـــ هُ المالُ: کی عقل زائل کرنا۔ ـــ الشیئَ کو خراب کرنا۔ ـــ لهُ: کو زہر پلانا۔ ـــ الطعامَ بالسمّ کھانے میں زہر ملانا۔ قَشَّبَ الطعامَ بالسمّ کھانے میں زہر ملانا۔ ـــ تِ الریحُ فلانًا کو ہوا کا تکلیف دینا۔

الـقِشْبُ ج اَقْشَابٌ زہر۔ الـقَشَبُ ج اَقْشَابٌ: زہر۔ الـمُقَشَّبُ: غیر خالص حَسَبٌ مُقَشَّبٌ ورَجُلٌ مُقَشَّبُ الحَسَبِ: غیر خالص حسب، مرد جس کا حسب خالص نہ ہو۔

۲۔ قَشَبَ ـِ قَشْبًا السیفَ تلوار صیقل کرنا۔ قَشُبَ ـُ قَشَابَةً الشیئُ: صاف ہونا۔ تَـقَشَّبَ السیفُ: تلوار کا زنگ خوردہ ہونا۔ الـقِشْبُ ج اَقْشَابٌ: زنگ۔ الـقَشِبُ: نیا پرانا۔ سَیْفٌ قَشِبٌ صیقل شدہ یا زنگ خوردہ تلوار۔ القَشِیبُ ج قُشُبٌ وقُشْبٌ: نیا، صاف ستھرا، سفید۔ سَیْفٌ قَشِیْبٌ صیقل شدہ تلوار، زنگ آلود تلوار۔ القُشْبَانِیَّةُ پرانی چادر۔

۳۔ قَشَبَ ـِ قَشْبًا علیه پر بہتان لگانا ـ الرجلَ: کو عار دلانا، پر عیب لگانا، سے بری بات کہنا۔ ـــ الرجلُ: نیک نامی یا بدنامی کمانا ـــ فلانًا بسوءٍ: کو برائی سے ملوث کرنا۔ ـــ هُ بشرٍّ کو برائی سے یاد کرنا۔ قَشَّبَ الشیئَ: کو میلا کچیلا کرنا۔ فلانًا بسوءٍ کو برائی سے ملوث کرنا۔ و تَقَشَّبَ ت یدُهُ او شفتهُ (طب): کے ہاتھ یا ہونٹ کو زہر لگنا (سریانیہ)۔ اِقْتَشَبَ: نیک نامی یا بدنامی کمانا۔ اسْتَقْشَبَ هُ: کو گندہ سمجھنا۔ الـقَاشِبُ (فا): کمزور نفس والا۔ واقعی عیوب بیان کرنے والا۔ القَشْبُ گندہ۔ الـقِشْبُ ج اَقْشَابٌ نفس۔ ـــ من الطعام: کھانے کا ردی حصہ، کہا جاتا ہے رَجُلٌ قِشْبٌ خِشْبٌ: بے خیر آدمی۔ القَشَبُ: شدید سردی والی ہوا کی وجہ سے ہاتھوں اور ہونٹوں کا سخت ہونا اور پھٹ جانا۔ الـقِشْبَةُ: بے خیر۔ خسیس آدمی۔

۴۔ الـقِشْبُ ج اَقْشَابٌ سخت خشک۔

۵۔ قَشْبَرَ ایندھن کی ردی لکڑیاں یا لکڑیوں کا چورہ جمع کرنا (عامیہ)۔

قشد: قَشَدَ ـُ قَشْدًا هُ: کو برہنہ کرنا، کھولنا۔ القِشْدَةُ: پتلا مکھن (ن) ایک بہت دودھ والا پودا۔ الـقُشَادَةُ: گھی کا تلچھٹ۔

○ قَشّ: بھوسہ، تنکا، گھاس پھوس۔ حُمَّی القش تپ کاسی۔ قَشَّةٌ ایک تنکا۔ قَشَّةٌ ثقاب: ماچس۔ دیا سلائی۔ قَشِیش گندگی، میلا، غلاظت، کوڑا کرکٹ، ردی چیز، فضلہ، ردی، ردی ٹکڑا، ریزہ وغیرہ۔ مِقَشَّة: جھاڑو، جاروب۔ قِشب جمع اقشاب: زہر۔ قُشیب جمع قُشُب: نیا، صاف، پالش کیا ہوا، اجلا کیا ہوا، چمکایا ہوا، صیقل کیا ہوا۔

○ قَشَدَ ـُ قَشْدًا ه بالائی، جھاگ یا پھین اتارنا۔ قِشدة بالائی، ملائی۔

قشر ۱۔ قَشَرَ ـِ قَشْرًا و قَشَّرَ هُ: کی کھال یا چھال اتارنا۔ قَشِرَ ـَ قَشَرًا موٹی کھال والا ہونا۔ تَقَشَّرَ و اِنْقَشَرَ: چھل جانا۔ اِقْتَشَرَ الرجلُ ننگا ہونا صفت۔ مُقْتَشِرٌ۔ القَاشِرَةُ: القاشرُ کی مونث: پہلا زخم جو کھال کو پھاڑ دے، عورت جو اپنے چہرہ کو مل مل کر اس کا رنگ صاف کرے۔ القَاشُوْرُ و القَاشُوْرَةُ من الاعوام: سخت قحط کا سال۔ سَنَةٌ قَاشُوْرَةٌ وقَاشُوْرٌ: قحط کا سال۔ القِشْرُ ج قُشُوْرٌ چھلکا، لباس، درخت کے تنے اور ٹہنیوں کا سطحی اور خارجی حصہ جو لکڑی کا احاطہ کئے ہو بعض درختوں کے چھلکے بہت مفید مواد پر مشتمل ہوتے ہیں۔ ـــ و القِشْرُ (ح): بالشت کے برابر مچھلی۔ الـقُشْرَانُ ہنڈی کے دونوں پر۔ القَشِرُ و القَشِیْرُ: بہت چھلکے والا، کہا جاتا ہے۔ تَـمْرٌ قَشِرٌ و قَشِیْرٌ: یعنی بہت چھلکے والی کھجور۔ الـقُشْرَةُ و القَشَرَةُ و القُشَرَةُ: بارش جو سطح زمین کو صاف کر دے۔ الـقِشْرَةُ: چھلکا مثلاً قِشْرَةُ البَیْضَةِ انڈے کا چھلکا۔ القُشَارُ سانپ کی کھال۔ الـقُشَارَةُ: اتارا ہوا چھڑا یا چھال۔ الاَقْشَرُ: چھلکا اتارا ہوا، گرمی کی وجہ سے چھلی ہوئی ناک والا، سخت سرخی والا۔ ابرص۔ ـــ من الارض: سرخ سفید زمین۔ شَجَرَةٌ قَشْرَاءُ: کہیں کہیں سے چھلا ہوا درخت۔ حَیَّةٌ قَشْرَاءُ سانپ جس نے کینچلی اتار دی ہو۔ القَشُوْرُ: چہرہ کو صاف کرنے والی دوا۔ الـمُقَشَّرُ (مفع) کہا جاتا ہے جاء بالجواب المقشر اس نے واضح جواب دیا اور کہا جاتا ہے۔ رَجُلٌ مُقَشَّرٌ ننگا مرد۔ الـمَقْشُوْرَةُ: چھلکا اتاری ہوئی گندم سے بنایا جانے والا کھانا۔ الـقِشْرِیَّاتُ (ح) مختلف جانور جو سب کے سب یا اکثر آبی ہوتے ہیں قشری (خول دار)

۲۔ قَشَرَ ـُ قَشْرًا وقَشَّرَ القومَ لوگوں کے پاس بدشگونی لانا۔ القَاشُوْرُ منحوس۔ القُشْرَةُ منحوس۔

۳۔ القَاشُوْرُ و القَاشِرُ من الخیل: گھوڑ دوڑ کا آخری گھوڑا۔ الاَقْشَرُ: بہت سوال کرنے والا۔ المِقْشَرُ: سوال میں اصرار کرنے والا۔

○ قِشْر جمع قُشُور لفافہ، خول، کھپرا، چھلکا، پوست، چھال، پپڑی، کھال، کھرنڈ، سر کی خشکی، بفا، بھوسی، فلس، سانپ کی کینچلی، جمع قشور: کوڑا کرکٹ، فضلہ، معمولی چیزیں، سخت چیزیں، تکلفات بفا۔ قشر الرأس: بفا۔ قِشْرَة: (پھل کا) چھلکا، (انڈے، اخروٹ کا) خول، چھال، کھال، پپڑی، کھرنڈ، بھوسی، فلس، سانپ کی کینچلی، قِشْری: چھلکے کا، خول کا، پوست کا، فلس کا، پپڑی دار، کھردرا، کھپرے کے مشابہ، فلس کے مانند،

خول دار، قشری۔ الحیوانات القِشْرِیَۃ خول دار (یا قشری) جانور، تقشیر چھلکے اتارنا، تراشنا، کاٹنا، کترنا، چھیلنا، خول کے اندر سے، بیج یا موتی نکالنا، چھال، چھیلنا، کھال، اتارنا، پرت اتارنا، مونڈنا، کھرچنا، بھوسی صاف کرنا، مقشر کرنا۔

قشط: قَشَطَ ِ قَشْطًا ہُ: کو لاٹھی سے مارنا۔

۲۔ قَشَطَ ِ قَشْطًا عنہ بکذا: کو سے ننگا کرنا۔ عوام کہتے ہیں۔ قَشَطَ الشَّیْئُ چیز اپنی جگہ سے ہٹ گئی اور قَشَطَ الخاتَمُ مِن الخِنصَرِ چھنگلی انگلی سے انگوٹھی گرگئی۔ قَشَّطَ ہُ الشَّیئَ سے کو زبردستی چھین لینا صفت مُقَشِّطٌ (عامیہ)۔ تَقَشَّطَ وانقَشَطَ: ننگا ہونا۔ ـت السماءُ صاف بے ابر ہونا۔ القَشْطَۃُ: بالائی (عامیہ)۔ القِشاطُ (ایک لغت میں کِشاطٌ ہے) چمڑے کا تسمہ جس سے گھوڑے کے تنگ کی ایک طرف کو دوسرے سے باندھا جاتا ہے چمڑے یا کپڑے کا جیبو، کارتوس کی پٹی، پہیہ چلانے کی پٹی۔ القَشّاطُ بہت لوٹنے والا۔ المِقْشَطُ ج مَقاشِطُ چھال یا کھال اتارنے کا آلہ۔ المِقْشَطَۃُ۔ عند العقادین: ریشمی دھاگے صاف کرنے کا آلہ۔

☉ قِشْطَۃ و قَشْطَۃ: بالائی، ملائی، شریفہ (پھل)، ایک گودے دار میٹھا پھل جس کا چھلکا پرت دار ہوتا ہے۔ اس پھل کا درخت یا جھاڑی Sweetsop۔ قُشاط جمع قشاطات: گٹا، قاش، ٹکڑا، مہرہ (مہرہ بازی، نرد بازی میں)۔ مِقْشَط جمع مقاشط: ربڑ (تحریر مٹانے کا) مٹانے کا چاقو مِقْشَطَۃ: جمع مقاشط: چھیل کر، پیس کر، صیقل کرکے یا ٹھپا لگا کر تیار کرنے والی مشین۔

قشع: ا۔ قَشَعَ َ قَشْعًا القومَ: کو متفرق کرنا۔ ـ ت الریحُ السحابَ: ہوا کا بادلوں کو کھول دینا۔ اَقْشَعَ القومُ: منتشر ہونا، متفرق ہونا۔ القومُ عن الماء او المکان: سے ہٹ جانا۔ ـ ت الریحُ السحابَ: ہوا کا بادلوں کو کھول دینا۔ السحابُ: بادل کھل جانا، چلے جانا عوام قَشَعَ بمعنی دیکھنا استعمال کرتے ہیں۔ تَقَشَّعَ القومُ: متفرق ہونا۔ ـــ السحابُ: بادل کھل جانا چلے جانا۔ اِنْقَشَعَ القومُ عن اماکنھم: سے دور ہونا، علیحدہ ہونا۔ ـــ السحابُ: بادل کھل جانا چلے جانا۔ ـــ اللیلُ: رات ختم ہونا۔ ـــ الھمُّ من القلب: دل سے غم کا زائل ہونا۔ القَشْعُ کھل جانے اور جانے والا بادل۔ القَشْعُ ج قِشَعٌ: بڑھاپے کی وجہ سے ڈھیلے گوشت والا۔ خشک شدہ مٹی کا ٹکڑا۔ ـــ والقُشَعُ: حمام کا کوڑا کرکٹ۔ القَشْعَۃُ ج قِشَاعٌ

قَشْعٌ کا اسم مرہ۔ خشک شدہ مٹی کا ایک ٹکڑا، بادشالی، بڑھاپے کی وجہ سے ڈھیلے گوشت والی بڑھیا۔ ـــ والقِشْعَۃُ ـ قَشَعٌ: بادل کا ٹکڑا جو کھلنے کے بعد باقی رہ جائے۔ ـ خشاعۃ: رینٹ۔ القِشْعُ من الکلاء: متفرق گھاس۔

۲۔ قَشِعَ ـــ قَشْعًا الشّیئُ: خشک ہونا۔ القَشْعُ ج قُشوع: پرانا پوستین چمڑے کا خیمہ۔ ـــ ج قِشَعٌ: خشک کھال، زنبیل، پرانی مشک۔ القَشِعُ: خشک۔ القُشْعَۃُ ج قِشَاعٌ: پرانے پوستین کا ٹکڑا۔ ـــ والقِشْعَۃُ ج قِشَعٌ: خشک کھال کا ٹکڑا۔ القِشَاعُ: پرانا ٹکڑا، رقعہ، کہا جاتا ہے ما علیہ قِشَاعٌ: اس پر بوسیدہ کپڑا بھی نہیں ہے۔

۳۔ القِشْعُ ج قُشُوعٌ: بے وقوف، شترمرغ کا پر۔ ـ ج قِشَعٌ (ح): زربجو۔ القَشِعُ: غیر مستقل مزاج آدمی۔ اَراکۃ قَشِعَۃ: گنجان بہت پتوں والا پیلو کا درخت شاۃ قَشِعَۃ: دبلی پتلی بکری۔ القُشَاعُ: مادہ بجو کی آواز کہا جاتا ہے ھو اقشع منہ: یعنی وہ اس سے اشرف ہے۔

۴۔ اِقْشَعَرَّ جلدُہُ: کانپنا، سمٹنا، کھردرا ہونا، رنگ بدلا ہوا ہونا صفت مُقْشَعِرٌّ ج مُقْشَعِرُّونَ و قَشَاعِرُ۔ الشعرُ: خوف یا سردی کی وجہ سے رونگٹے کھڑے ہونا۔ ـــ ت الارضُ: زمین کا بارش نہ ہونے کی وجہ سے خشک ہونا۔ ـــ ت السنۃ: خشک سالی ہونا، قحط والا ہونا۔ القُشَاعِرُ: چھونے میں سخت۔ القُشَعْرِیرَۃُ۔ اِقْشَعَرٌّ سے اسم: کپکپی۔ المُتَقَشْعِرُ بمعنی مُقْشَعِرٌّ

۵۔ القَشْعَمُ ج قَشَاعِمُ و قَشَاعِمَۃُ: عمر رسیدہ (مرد یا عورت یا گدھ) موٹا عمر رسیدہ، (ہر چیز پر استعمال ہو جاتا ہے)۔ ـــ (ح) شیر ـــ ام قشعم: لڑائی، مصیبت (ح) بجو، موت۔ القِشْعَامُ و القَشْعَمَانُ والقُشْعُمَانُ (ح): بڑا نر گدھ۔ عمر رسیدہ مرد یا گدھ۔ القِشْعَامَۃُ: جال۔ القُشْعُومُ: چھوٹے جسم والا، چیچڑی۔

☉ قَشَعَ ـ قَشْعًا ہ / ھ: کو تتر بتر کرنا، منتشر کرنا، رگیدنا، کا پیچھا کرکے نکال دینا ـــ ھ: کو زائل کرنا، دور کرنا، دفع کرنا، اَقْشَعَ: (بمعنی بالا نیز) ھ مجمع کو منتشر کرنا۔ قَشَّعَ ـ ھ: (بادل، تاریکی) کو اٹھا لیجانا، منتشر کرنا۔ تَقَشَّعَ وانْقَشَعَ: بکھر جانا، تتر بتر ہو جانا، منتشر ہو جانا، رگیدا جانا، پیچھا کرکے نکال دیا جانا (مجمع کا) منتشر ہونا (بادلوں، تاریکی کا) اٹھ جانا، منتشر ہو جانا، چھٹ جانا۔ اِقْشَعَرَّ: (سردی یا خوف سے) لرزنا، کانپنا، کپکپانا، تھرتھرانا، ہلنا، ہچکولے کھانا، جھٹکے کھانا، رعشہ طاری ہونا۔ شیئٌ تقشعر منہ الجلود (او الابدان): رونگٹے کھڑے کرنے والی چیز، دہشت انگیز چیز، بھوت پریت جیسی چیز۔ قُشَعرِیرَۃ: کپکپی، لرزہ، تھرتھری، کپکپاہٹ، لہر، تھراہٹ، لرزہ براندام ہونا، تپ لرزہ۔

☉ ام قشعم: چرخ، ٹکڑ بگر، مصیبت۔

قشف: قَشِفَ ـ قَشَفًا ـ و قَشُفَ ـ قَشَافَۃً: بدحال ہونا، پھٹے پرانے حال والا ہونا، تنگ گزران ہونا، گندہ جسم ہونا صفت قَشْفٌ و قَشِفٌ وقَشَفٌ۔ قَشَّفَ اللّٰہُ عیشَہُ: اللہ تعالیٰ کی طرف سے کسی کی زندگی تنگ کردینا۔ تَقَشَّفَ: بدحال ہونا، تنگ گزران ہونا۔ ـــ فی لباسہ: پیوند لگے ہوئے اور میلے کچیلے کپڑے پہننا۔ عَامٌ اَقْشَفُ سخت سال۔

☉ قَشَفٌ: ہاتھوں کا پھٹا، کھردرا اور پھٹے ہوئے جسم والا ہو جانا تَقَشُّفٌ: زبوں حال ہونا، تاریک الدنیا ہونا، جسمانی خواہشات کو مارنا، پھٹی ہوئی جلد والا ہونا، کھردری اور پھٹے ہوئی جلد والا ہونا۔ قِشْفَۃ جمع قِشَف: روٹی کا چھلکا۔ تَقَشُّف: پرہیزگاری، تقوی، زہد، رہبانیت، نفس کشی، سادہ اور قدیم طرز زندگی، مُتَقَشِّف: زاہدانہ، درویشانہ، راہبانہ، تارک لذات، زاہد، عابد، فقیر، سنیاسی، کھردرے اور پھٹے ہوئے (ہاتھ)۔ المُتَقَیشِفَۃ: سنیاسی لوگ، زاہد لوگ۔

قَشْقَشَ ہ من: کو (خارش، چیچک) سے صحتیاب کرنا۔ ـ ھ کو جھاڑو کے ذریعے ہٹانا، دور کرنا۔

قَشَل: القِشْلَۃُ: لشکر کے اترنے کی جگہ (ایطالیہ، ترکیہ)۔

☉ قَشِلَ ـ قَشَلاً: غریب ہونا، نادار ہونا، بے مایہ ہونا، بے وسیلہ ہونا۔ قَشْلَۃ جمع قِشَل (فوجی) بیرکس، ہسپتال۔ قُشْلاق جمع قُشْلاقَات: (فوجی) بیرکیں۔

قشم: ا۔ قَشَمَ ـ قَشْمًا الطعامَ: کو زیادہ کھانا، مزیدار خوراک کھانا۔ اِقْتَشَمَ ہُ: کو ادھر ادھر سے کھانا۔ القَشَمُ ج قُشُومٌ: گوشت جبکہ پک کر سرخ ہو جائے۔ القِشْمُ ج قُشُومٌ بمعنی القَشَمُ: پک کر سرخ ہوجانے والا گوشت، چربی۔ القُشَامُ و القُشَامَۃُ: دسترخوان پر بچا ہوا بے کار حصہ۔ القِشِمُ ج قُشُمٌ: خشک سبزی۔ المَقْشَمُ: قَشَمَ کا ظرف مکان کہا جاتا ہے ما اصابت الابلُ مَقْشَمًا: اونٹوں نے کوئی چرنے کی چیز نہیں پائی۔

۲۔ قَشَمَ ـ قَشْمًا الرجلُ فی بیتہ: میں داخل ہونا۔ القَشْمُ و القِشْمُ ج قُشُومٌ: زمین میں پانی بہنے کی نالی۔

۳۔ القِشْمُ ج قُشُومٌ: طبیعت، جسم، حال، ہیئت، اصل۔ القَشِیْمُ: موت۔

۴۔ القَشْمَرُ: پستہ قد، موٹا گٹھے ہوئے بدن والا۔

○ قِشْمِش: یونانی کشمش منقی، مویز منقّی داغ۔

قشو: ۱۔ قَشَا یَقْشُو قَشْوًا و قَشّی العودَ: لکڑی چھیلنا۔۔ الوجہ: چہرہ پونچھنا۔ کہا جاتا ہے: قَشّاہُ عن حاجتہ: یعنی اس کو اس کی حاجت سے باز رکھنا۔ تَقَشّی الشیئُ: چھل جانا۔ القَشْوانُ من الرجال: مونث قَشْوانۃٌ: کمزور۔ المَقْشُوُّ والمُقَشّی: چھیلا ہوا۔

۲۔ اَقْشَی اِقْشَاءً: مالداری کے بعد محتاج ہونا۔

۳۔ القاشِیُّ (فا) کھوٹا پیسہ۔ القُشَاءُ: تھوک۔ القَشْوَۃُ ج قِشَاءٌ و قَشَوَاتٌ: کھجور کے پتوں کی ٹوکری جس میں عورتیں روئی یا عطر وغیرہ رکھتی ہیں۔ القَشِیُّ من الدراهم: کھوٹا درہم۔

○ قاشانی: چینی مٹی، چینی کے برتن۔

قص: قَصَّ ۔ُ قَصًّا الشعرَ و نحوَہُ: قینچی سے بال وغیرہ کاٹنا۔۔ النَسَّاجُ الثوبَ: کپڑے کے جھور (پھندنے) کاٹنا۔ ہُ: کے کان کے اطراف کو کاٹنا، کہا جاتا ہے مایُقَصُّ فی یدہ شیئٌ: کوئی چیز اس کے ہاتھ میں باقی نہیں رہتی۔ قَصَّصَ الشیئَ: کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ اِنْقَصَّ: کٹ جانا۔ القاصُّ: وہ شخص جو اونٹ وغیرہ کے بال اتارنے کا پیشہ کرتا ہو۔ القَصُّ ج قِصاصٌ (مص): سینہ یا اس کی ہڈی۔ القَصَصُ ج قِصاصٌ: سینہ یا اس کی ہڈی۔ قَصَصُ الشَّاۃِ: بھیڑ کا کٹا ہوا اون۔ القُصَّۃُ ج قُصَصٌ و قِصاصٌ: پیشانی کے بال، بالوں کا گچھا۔ القَصَّۃُ ج قِصاصٌ: قَصَّ سے اسم مرہ۔ القُصاصُ: سر پر قینچی چلنے کی جگہ۔ قُصاصُ الشعر بتثلیث القاف: بال نکلنے کی منتہا۔ القَصِیصُ: واحد قَصِیصَۃٌ ج قَصائِصُ: سینہ پر بال نکلنے کی جگہ۔ القَصِیصَۃُ: جماعت جو ایک جگہ پر جمع ہو، کہا جاتا ہے۔ ترکتھم قصیصۃ واحدۃ: یعنی میں نے انہیں ایک جگہ اکٹھے ہوئے چھوڑا۔ المِقَصُّ ج مَقاصُّ: قینچی۔ المُقَصَّصُ (مفع): پیشانی کے بالوں والا۔ رجل مُقَصَّصٌ: بڑے سینہ والا۔

۲۔ قَصَّ ۔ُ قَصًّا و اَقَصَّتِ الشاۃُ: کا حمل ظاہر ہونا صفت مُقِصٌّ ج مَقاصٌّ

۳۔ قَصَّ ۔ُ قَصَصًا علیہ الخبرَ: سے کو بیان کرنا۔ قَصًّا و قَصَصًا اثرَہُ: کی آہستہ آہستہ پیروی کرنا۔ تَقَصَّصَ الکلامَ: کو یاد کرنا۔۔ اثرَہُ: کی پیروی کرنا۔ اِقْتَصَّ اثرَہُ: کی تابعداری کرنا۔۔ الحدیثَ: کو روایت کرنا۔ القاصُّ (فا): قصہ گو، خطیب۔ القِصَّۃُ ج قِصَصٌ و الاُقْصُوصَۃُ ج اَقاصِیصُ: بات، واقعہ، حالت۔ کہانی۔ القَصّاصُ: اجرت لے کر مجمع میں قصہ بیان کرنے والا۔ القَصِیصَۃُ: اونٹ کہ جس سے قافلہ کی پیروی کی جائے۔ القصۃ۔ المَقَصُّ: نشان۔ اثر۔

۴۔ قَصَّ ۔ُ قَصًّا الموتُ فلانًا: قریب الموت ہونا کہا جاتا ہے، ضَرَبَہُ حَتّی قَصَّہُ علی الموت او اَقَصَّہُ من الموت: اس کو اتنا مارا کہ موت کے قریب پہنچا دیا۔ قاصَّ قِصاصًا و مُقاصّاۃً: سے بدلہ لینا، قصاص لینا۔ اس سے وہی کچھ کرنا جو اس نے کیا تھا۔ الرجلَ بما کان لہ قبلہ: کو بدلہ میں روک لینا۔ اَقَصَّ الموتُ فلانًا: کو موت کا قریب کر لینا۔ کہا جاتا ہے ضربہ حتی اقصہ علی الموت: اس کو مارا یہاں تک کہ اسے موت کے قریب پہنچا دیا۔

۔۔ الامیرُ فلانًا من فلان: کا سے بدلہ لے لینا۔ ۔۔ الرجلُ من نفسہ: خود کو اپنے آپ سے بدلہ لینے دینا۔ تَقاصَّ القومُ: ایک کا دوسرے سے بدلہ لینا۔ اِقْتَصَّ من فلان: سے قصاص لینا۔ اِسْتَقَصَّ ہُ: کو دشمن سے قصاص یا بدلہ لینے کو کہنا۔ القِصاصُ: گناہ کی سزا، بدلہ۔ فاعل سے وہی کیا جانا جو اس نے کیا ہو۔

۵۔ القَصَّۃُ ج قِصاصٌ: چونا۔ القَصاصُ واحد قَصاصَۃٌ (ن): ایک قسم کا پودا جسے شہد کی مکھی چاٹتی ہے۔ القَصِیصُ واحد قَصِیصَۃٌ ج قَصائِصُ (ن): ایک قسم کی نباتات جو سانپ کی چھتری کی جڑوں میں ہوتی ہے اور اس کے پانی سے سر دھوتے ہیں۔ القَصِیصَۃُ: چھوٹا اونٹ کہ جس پر کھانا اور اثاثہ لادیں۔

۶۔ قَصْقَصَ الشیئَ: کو توڑنا۔ بالجرو: کتے کے پلے کو بلانا۔ تَقَصْقَصَ اثرَہُ: کی پیروی کرنا۔۔ کلامَہُ: کو یاد کرنا۔ حَیَّۃٌ قَصْقاصٌ: خبیث سانپ۔ اسدٌ او رجُلٌ قَصْقاصٌ: موٹا اور پستہ قد شیر یا آدمی۔ حَیَّۃٌ قُصاقِصٌ: خبیث سانپ۔ اسد او رجل قُصاقِصٌ ج قَصاقِصُ و قُصاقِصاتٌ و قُصَقُصٌ و قُصَقُصَۃٌ: موٹے جسم والا یا پست قد، شیر یا مرد۔ القَصْقَصُ: سینہ میں بال اگنے کی جگہ، آواز۔

○ قَصَّ ۔ُ قَصًّا و قَصَصًا اثرَہُ: کے نقش قدم پر جانا کے نشانات دیکھ کر چلنا۔ علی ہ: کو کچھ بتانا، کو کچھ کہنا، سے کچھ بیان کرنا، کوئی کہانی کہنا۔ قاصَّہ: سے بدلہ لینا، انتقام لینا، کو سزا دینا، کے ساتھ حساب صاف کرنا۔ تَقَصَّصَ اثرہ: بمعنی قَصَّ اثرہ اِقْتَصَّ اثرہ: کے نقش قدم پر چلنا، نشانات دیکھ کر چلنا۔ اِقْتَصَّ ہ: کو صحیح صحیح بتانا، کو ہو بہو بیان کرنا۔۔ من: سے انتقام لینا، کو سزا دینا۔ قَصّ: تراشے، کترنیں، ٹکڑے، ریزے، چھیلنیں، قاشیں، چیتھڑے، ردی ٹکڑے، پرزے، سینے کی ہڈی، قُصَّۃ جمع قُصَص و قِصاص: پیشانی کے بال، سامنے کے بال، بالوں کی لٹ، کاکل، زلف۔ قِصَّۃ: کاٹنے کا انداز، تراش جمع قِصَص: کہانی، روایت، حکایت، داستان، سرگزشت، قصہ، قصۃ ھذا الشئ ان: معاملہ یوں ہے کہ اس بات کو یہ کہہ کر بہتر بیان کیا جا سکتا ہے کہ قَصَص: تراشے، کترنیں، ٹکڑے، ریزے، ردی ٹکڑے، چھیلنیں، قاشیں، چیتھڑے پرزے، کہانی، روایت، حکایت، داستان، قصہ، سرگزشت۔ قِصَصِی وقَصَصِی: حکایتی، افسانوی، رزمیہ شاعری سے متعلق۔ جمع قَصَصِیُون: کہانی بیان کرنے والا، قصہ گو، افسانہ نگار، ناول نگار، قرون وسطی کا رزمیہ نگار، داستان گو، رومان نگار، فرضی افسانے بنانے والا۔ الشِعر القَصَصِی: رزمیہ شاعری۔ قُصاصۃ (اسم جمع قُصاص و قُصاصۃ) جمع قُصاصات: تراشہ، اخبار کا تراشہ، ٹکڑا، کترن، چیتھڑا، کاغذ کا ٹکڑا، کاغذ کا پرزہ۔ قَصّاص: مونڈنے والا، تراشنے والا، پتہ چلانے والا، کھوجی، افسانہ نگار، ناول نگار، رومان نگار۔ اُقْصُوصہ جمع اَقاصِیص: کہانی، حکایت، داستان، قصہ، ناول، افسانہ۔ مِقَص جمع مَقاص: قینچی، (آٹو موبائل یا کوچ) کے سپرنگ۔ ابو مِقَص: مصنوعی بالوں کا کنٹوپ، کف گیر۔ قِصاص: بدلہ، انتقام، سزا، تصفیہ حساب۔ مُقاصّۃ: تصفیہ حساب، توازن، تطابق، پاسنگ، معاوضہ۔ غُرْفَۃ المقاصۃ: حساب گھر، مبادلہ گھر۔ مَقْصُوص جمع مَقاصِیص: طرہ کاکل، خم زلف، بالوں کی الگ لٹ، زلف مصنوعی، کانوں پر ڈالی ہوئی بالوں کی لٹ۔ مقصوصۃ: کف گیر۔ قُصاح جمع قصاحات: پلاس، سنی، موچنا، سنسی۔

قصب: اقَصَبَ ۔ِ قَصْبًا ہُ: کو کاٹنا۔۔ الشاۃَ: بکری کے عضو کو کاٹنا۔ قَصَّبَ الزرعُ: ڈنٹھل والی ہونا۔۔ فلانًا: کے ہاتھوں کو گردن سے ملا کر باندھنا۔۔ الشَعرَ: بالوں کو گھنگریالے بنانا۔ البَنَّاءُ الحجرَ فی اصطلاح العامۃ: (ب) پر کھدائی کرنا اور اسے ہموار کرنا۔ ت المرأۃُ شعرَہا: بالوں کو زنکل کی طرح مینڈھیاں بنانا۔ اَقْصَبَ المکانُ: جگہ کا

نرکل والی ہونا۔ اِقْتَصَبَ الشیئَ کو اپنے لئے کاٹنا۔ القَاصِبُ (فا) ج قُصَّابٌ: قصائی، بانسری بجانے والا۔ بادل بہت گرجنے والا۔ القُصْبُ ج اَقْصَابٌ: آنت (ع ا) پیٹ۔ القَصَبُ واحد قَصَبَةٌ: نرکل، بانس (قَصَبُ السُّکَّرِ (ن) گنا عام لوگ اسے قَصَبُ المصّ کہتے ہیں۔ (ع ا) ہاتھ پاؤں کی ہڈیاں، گول اور لمبی جوف دار ہڈی، گودے والی ہڈی، حلق کی نالی، آنسو بہنے کی جگہ، مستطیل جوہر (کہاجاتا ہے اَحْرَزَ قَصَبَ السبْقِ یعنی وہ غالب رہا، اس کی اصل یوں ہے کہ میدان مسابقت میں ایک بانس گاڑ دیا کرتے تھے جو شخص آگے بڑھ جاتا تھا وہ اسے اکھاڑ لیتا تھا تا کہ غالب رہنے کی علامت ہو)، سونے چاندی سے جڑاؤ کٹے ہوئے دھاگے۔ القَصَبَةُ (القَصَبُ کا واحد) بالوں کا لپٹا ہوا گچھا۔ قَصَبَةُ الْاِصْبَعِ انگلی کا سرا۔ قَصَبَةُ المَرِیءِ نرخرہ۔ قَصَبَةُ الاَنْفِ ناک کا بانسہ۔ قَصَبَةُ الرِئَةِ سانس کی نالی۔ اَرْضٌ قَصِبَةٌ بانسوں والی زمین۔ القِصَابَةُ قصائی کا پیشہ، بالوں کا لپٹا ہوا گچھا۔ القَصَّابُ: قصائی، بانسری بجانے والا۔ القَصَّابَةُ ج قَصَّابٌ القصاب کا مونث، بانسری۔ القُصَّابَةُ ج قُصَّابٌ بالوں کا لپٹا ہوا گچھا۔ القَصْبَاءُ واحد قَصْبَاءَةٌ: بہت سے بانس، نرکل یا بانس اگنے کی جگہ۔ اَجَمَةٌ قَصْبَاءُ: بہت نرکل یا بانسوں والی جھاڑی۔ القَصُوبُ من الغنم بھیڑ جس کا اون اتار دیا جائے۔ القَصِیبَةُ ج قَصَائِبُ: نرکل یا بانس کی پوری، بالوں کا گچھا۔ التَّقْصِبَةُ والتَّقْصِیبَةُ ج تَقَاصِبُ وتَقَاصِیبُ: بالوں کا گچھا۔ المَقْصَبَةُ: بانس یا نرکل نکلنے کی جگہ۔ اَرْضٌ مِقْصَابٌ ومَقْصُبَةٌ: بہت زیادہ بانس یا نرکل والی زمین۔ المُقَصَّبُ (مفع) من الثیاب تہہ شدہ کپڑا۔ ثِیَابٌ مُقَصَّبَةٌ سونے چاندی کی تاروں کا کام کیا ہوا کپڑا۔ شَعَرٌ مُقَصَّبٌ گھنگھریالے بال۔ المُقْصِبُ (فا) سبقت لے جانے والا۔

۲۔ قَصَبَ ـِ قَصْبًا وقُصُوبًا البعیرُ اونٹ کا پانی پینے سے باز رہنا۔ ـــ الانسانَ وغیرَہٗ کو پانی پینے سے باز رکھنا اور سیرابی سے پہلے روک دینا۔ اَقْصَبَ الراعی: چرواہے کے اونٹوں کا پانی پینے سے باز رہنا۔ القَاصِبُ والقَصِیبُ من الابل: پانی سے رکنے والا اونٹ، کہاجاتا ہے۔ بَعِیرٌ قَصِیبٌ ونَاقَةٌ قَصِیبٌ پانی سے رکنے والا اونٹ اور پانی سے رکنے والی اونٹنی۔

۳۔ قَصَبَ ـِ قَصْبًا وقُصُوبًا الرجُلَ کو گالی دینا۔ قَصَّبَ ہ: کو گالی دینا۔ القَصَّابَةُ ج قَصَّابٌ لوگوں کے عیوب بیان کرنیوالا۔

۴۔ القَصَبُ: مروارید آبدار و تازہ، زبرجد آبدار و تازہ جو یاقوت سے مرصع ہو۔ القَصَبَةُ: نیا کھدا ہوا کنواں، شہر یا ملک کے شہروں میں سے بڑا شہر، گاؤں یا گاؤں کا درمیان۔ ـفی المساحة 40/1/6 مربع فٹ۔ القَصَبِیُّ ج القَصَبُ: السی کا باریک کپڑا۔ المُقَصِّبُ دودھ جس پر گاڑھا جھاگ ہو۔

(ج) قَصَّبَ ہ (ذبح کئے ہوئے جانور) کے گوشت کو کاٹ کر ٹکڑے کرنا (کا) گوشت کاٹنا۔ قَصَّبَ ہ (بالوں کو) گھنگھریالے بنانا، کسی چیز کو کخواب یا زربفت بنانا، پر سونے چاندی کے دھاگوں سے بیل بوٹے کاڑھنا۔ نقش ونگار بنانا، گلکاری کرنا، زردوزی کرنا۔ قَصَبٌ (اسم جمع) بید، گنا، نرسل، غلاتی گھاسوں کی ڈنڈی اور ڈنٹھل، سونے چاندی کا دھاگا، سونے چاندی کی سوزن کاری، زربفت، کخواب، دیبا، قصب الذھب: سونے کی کخواب۔ قصب السکر گنا، القصب الھندی بانس، احرز قصب السبق (والغلب): فتح حاصل کرنا، بڑی کامیابی حاصل کرنا، جیتنا۔ قَصَبَة جمع قصبات بید، نرکل، پائپ، ٹیوب، تنا، پائپ ٹیوب، قلم، نرخرا، سانس کی نالی، نباتات کی نالی، کنویں کی بلی، بانسری جیسے ہوا باجہ، ایک لمبائی ناپنے کا پیمانہ، قلعہ، بڑا شہر قصبة الرئة سانس لینے کی نالی، نرخرا، قصبة المرئ: حلقوم، گلا، غذا کی نالی، قِصَابَة: قصاب کا پیشہ قُصَیبَة جمع قَصَّاب: قصائی، ناظر مساحت ارضی۔ قُصَّابَة (نرکل کی) نلکی، مُقَصَّب سونے چاندی کے دھاگوں سے بیل بوٹے بنایا ہوا، نقش ونگار بنایا ہوا، سوزن کاری کیا ہوا، منبت کاری کیا ہوا، کخوابی، زری، کامدار، کخواب، زربفت یا دیبا سے سنوارا ہوا۔

قصد ۱۔ قَصَدَ ـِ قَصْدًا الرجُلَ ولهُ والیه: کی طرف رخ کرنا، پر توجہ کرنا۔ ـــ الیه: پر اعتماد کرنا۔ ـــ قَصْدَہٗ: کی طرف جانا کہاجاتا ہے اَقْصَدَنِیْ اِلَیْکَ الاَمْرُ: کام یا معاملہ نے مجھے تیرے پاس آنے پر اکسایا۔ تَقَصَّدَہٗ کا ارادہ کرنا۔ القَاصِدُ الرسولی عند تابعی الکنیسة الرومانیة وہ پادری جس کو پاپائے روم رومن گرجا کے خدام کی طرف اپنا نائب بنا کر بھیجے۔ القَصْدُ (مص) اعتماد، قصد، کہاجاتا ہے: ھُوَ قَصْدُکَ: وہ تمہارے مقابل ہے۔ القَصَادَةُ الرَّسُوْلِیَّةُ وہ جگہ جہاں بھیجا جانے والا نائب ہو۔ القَصِیْلُ لاٹھی۔ القَصِیدَةُ ج قَصِیدٌ وقَصَائِدُ: لاٹھی۔ المَقْصِدُ ج مَقَاصِدُ جائے قصد، کہاجاتا ہے۔ بَابُکَ مَقْصِدِیْ تمہارا دروازہ میرے لئے جائے قصد ہے۔

۲۔ قَصَدَ ـِ قَصْدًا فی مشیه سیدھی چال چلنا۔ ـفی الامر: میں درمیانہ روی اختیار کرنا۔ ـفی النفقة: متوسط خرچ کرنا، کہاجاتا ہے۔ اِقْصِدْ بِذَرْعِكَ یعنی ٹھہرو، توقف کرو۔ اِقْتَصَدَ فی الامر میں میانہ روی کرنا۔ ـ فی النفقة متوسط خرچ کرنا۔ ـفی امرہ: میں مستقیم ہونا۔ القَاصِدُ (فا) ج قَوَاصِدُ: نزدیک۔ ـ من السفر: آسان اور قریب کا سفر۔ طَرِیْقٌ قَاصِدٌ: سیدھا راستہ۔ القَاصِدَةُ ج قَوَاصِدُ: القاصد کی مونث کہاجاتا ہے۔ بَیْنَنَا وبَیْنَ الْمَاءِ لَیْلَةٌ قَاصِدَةٌ ہمارے اور پانی کے درمیان ایک رات کی مسافت ہے جس میں نہ تھکاوٹ ہے نہ تاخیر۔ القَصْدُ (مص) راستہ کی استقامت، میانہ روی کہاجاتا ہے۔ رَجُلٌ قَصْدٌ نہ تو بڑے ڈیل کا اور نہ ہی دبلا پتلا مرد کہاجاتا ہے۔ طَرِیْقٌ قَصْدٌ سیدھا راستہ، اور کہاجاتا ہے، اِنَّهٗ عَلٰی قَصْدٍ یعنی وہ ہدایت پر ہے۔ عَلَی اللّٰهِ قَصْدُ السَّبِیْلِ اللہ کے اوپر ایسے راستہ کا بیان کرنا ہے جو سیدھا اور حق تک پہنچانے والا ہو۔ رَجُلٌ مُقَصَّدٌ و مُقْتَصِدٌ درمیانے جسم کا آدمی نہ موٹا نہ دبلا۔

۳۔ قَصَدَ ـِ قَصْدًا الشیئَ کو توڑنا۔ ـ الشاعرُ: قصائد بنانا۔ قَصُدَ ـُ قَصَادَةً البعیرُ: اونٹ کا موٹا ہونا۔ قَصَّدَ الشیئَ کو توڑنا۔ ـ الشاعرُ: قصائد بنانا ـ القَصَائِدَ: کو مہذب کرنا، درست کرنا۔ اَقْصَدَ الشاعرُ: قصائد بنانا۔ تَقَصَّدَ وانْقَصَدَ الرمحُ: نیزہ کا ٹوٹنا۔ رمحٌ قَصِدٌ واَقْصَادٌ ٹوٹا ہوا نیزہ۔ القِصْدَةُ ج قِصَدٌ: توڑی ہوئی چیز کا ٹکڑا۔ القَصِیدُ: موٹا گودا، موٹا، موٹی جوان اونٹنی۔ ـ من الشِعْرِ تین سے لے کر زائد شعروں کی نظم اور بقول بعض سولہ سے لے کر زائد شعروں کی نظم، درست اور مہذب کی ہوئی نظم۔ رُمْحٌ قَصِیدٌ ٹوٹا ہوا نیزہ۔ القَصِیدَةُ ج قَصِیدٌ و قَصَائِدُ: القصید کا واحد کر موٹا گودا۔ ـ من الشِعْرِ: سات یا دس اشعار سے زائد نظم۔ القَصُوْدُ موٹا گودا۔

۴۔ قَصَدَ ـِ قَصْدًا فلانا علی الامر کو پر مجبور کرنا۔

۵۔ اَقْصَدَ ہٗ کو ٹھیک نشانہ پر نیزہ مارنا۔ ـ ہُ السهمُ کو تیر کا لگنا اور موقع پر ہلاک کر دینا ـ ت الحیّةُ فلانًا: سانپ کا کسی کو ڈس کر مار ڈالنا۔ تَقَصَّدَ ہٗ کسی کو موقع پر مار ڈالنا۔ ـ الکلبُ وغیرُہٗ مرنا۔ المُقْصَدُ (مفع) جو شخص بیمار ہو اور فوراً مر جائے۔

٦۔ القَصدُ بھوک، واحد قَصَدَةٌ: ہر خاردار درخت اگتے وقت۔ — من العوسج و نحوہ: عوسج بیل وغیرہ کی نرم و نازک ٹہنیاں۔ المُقَصَّدَةُ: اونٹوں کے کانوں میں پائی جانے والی علامت

٧۔ القَصدِیرُ قلعی، رانگا، ٹین، اس کے ٹکڑے کو قصدیرۃ کہا جاتا ہے۔

☸ قَصَدَ ـِ قَصدًا ہ/ ہ/الی: کے پاس سیدھا جانا، تاک کی سیدھ میں جانا۔ —ہ/الی: کو ملنے جانا۔ —ہ/الی: کسی جگہ جانا۔ — ہ/الی: کسی شخص کے پاس جانا۔ — ہ/الی: کا عازم ہونا، کا تعاقب کرنا، خواہاں ہونا۔ — ہ/الی: کیلئے سخت کوشش کرنا، کی آرزو کرنا، کا متمنی ہونا، کو مدنظر رکھنا۔ — ہ/الی: کی کوشش کرنا، کا ارادہ کرنا۔ — ہ ب/من: سے کچھ مطلب ہونا، مراد ہونا، کا معنی ہونا، سے کچھ کہنے کی کوشش کرنا۔ — فی: میں درمیانہ راستہ اختیار کرنا۔ - کفایت شعار ہونا، کم خرچ ہونا، کفایت شعاری سے کام لینا، بچت کرنا۔ قَصَدَ قَصدَہُ: کے پاس جانا، کا پیچھا کرنا، کے نقش قدم پر چلنا۔ أَقصَدَہ الی: کو کسی شخص کے پاس کسی جگہ جانے پر اکسانا۔ -: قصائد کہنا یا لکھنا۔ تقَصَّدَ: ٹوٹا ہوا ہونا، ٹوٹنا۔ —ہ: سے ناراض ہونا، پر غصے ہونا، جھنجھلانا۔ اِنقَصَدَ: ٹوٹا ہوا ہونا، ٹوٹنا۔ اِقتَصَدَ فی: میں یا پر درمیانی راستہ اختیار کرنا۔ — بین: کے درمیان یا مابین درمیانی راستہ اختیار کرنا۔ — بین: دو کے درمیان ثالثی کرنا، بطور ثالث ہونا۔ — فی: میں کفایت شعاری کرنا، کفایت شعار ہونا، دور اندیشی کرنا، کم خرچ ہونا، کفایت شعاری سے کام لینا۔ —— ہ: روپیہ پیسہ بچا کر رکھنا۔ -: قصیدے کہنا۔ قَصد: کوشش، ارادہ، مقصد، عزم، نصب العین، منزل مقصود، مطمح نظر، کفایت شعاری، بچت۔ قَصدًا و عن قَصد: دانستہ، جان بوجھ کر، ارادتًا، قصدا، عمدًا، خاص مقصد سے، ارادہ سے، مطلب سے، سوچ بچار کر، دیدہ دانستہ۔ عن غیر قَصدٍ: بلا ارادہ، غیر ارادی طور پر۔ حُسن القَصد: نیک ارادہ۔ سوءُ القَصد: برا ارادہ، بری نیت۔ ھو قَصدُكَ (و قصدَكَ): وہ تمہارے سامنے ہے، تمہارے مقابل ہے۔ قَصدِی: قصداً کہا یا کیا ہوا، مقصود۔ قُصَادَ: کے سامنے، آگے، بالمقابل۔ قَصِید: آرزو کیا ہوا، تمنا کیا ہوا، مرغوب، خواہش کیا ہوا، مطلوب، ارادہ کیا ہوا، بے نقص (نظم وغیرہ) قصیدہ۔ بیتُ القَصِید: قصیدہ کی ضروری اور بڑی بیت یا بند (گیت کا) بول، اہم نقطہ، بڑا حصہ، روح، جوہر، مغز، لب لباب، نچوڑ، خلاصہ، درجۂ کمال، عروج، نقطۂ عروج، منتہائے کمال، صحیح بات، باقی باتوں میں نمایاں ترین۔ اَقصَد: سیدھا تر، سیدھا ترین۔ سیِّئُ المقاصد: بدخواہ، بد باطن، بد اندیش، حاسد۔ اقتصاد: بچت، کفایت شعاری، کانٹ چھانٹ، تخفیف، کفایت، معاشیات۔ علم الاقتصاد و علم الاقتصاد السیاسی: معاشیات (علم)، قومی معیشت، اقتصاداً فی الوقت: وقت بچانے کے لئے۔ اقتصادی: معاشی، کفایت شعار، کم خرچ، سود مند، ماہر معاشیات، قومی معیشت کا ماہر۔ الاقتصادیات: معاشیات۔ قاصد: سیدھا (راستہ) آرام دہ، ہموار خوشگوار اور مختصر (سفر)۔ قاصِدٌ رسولی: داعیانہ نمائندہ۔ قصادۃ رسولیۃ: پاپائی سفارت خانہ۔ مَقصُودٌ: ارادہ کیا ہوا، مطلوب، مدنظر رکھا ہوا، دانستہ، جان بوجھ کر، با مقصد، ارادتا، دیدہ دانستہ، قصد کیا ہوا، چاہا ہوا۔

☸ قَصدِیر: ٹین۔

قصر: ١۔ قَصَرَ ـُ قُصُورًا الشیئُ: ناقص ہونا، ستا ہونا۔ — عنہ الغضبُ او الوجعُ: کے غضب یا درد میں سکون ہونا۔ — قَصرًا قیدَ البعیر: اونٹ کے پاؤں کی رسی کو تنگ کرنا۔ — الصلوٰۃ و من الصلوٰۃ: نماز کا ایک حصہ چھوڑ دینا کہا جاتا ہے قَصَرتُ بکذا نفسُكَ: جبکہ تم تھوڑی چیز کو مانگو۔ —— ـِ قَصرًا الشیئَ: کو چھوٹا کرنا قَصُرَ ـُ قُصرًا و قِصَرًا و قَصَارَۃً: ٹھگنا ہونا قَصَّرا الشیئَ: کو چھوٹا کرنا۔ — من شَعرِہ: بال چھانٹنا۔ — فی العطیۃ: کو کم کرنا۔ — عنہ الوجع او الغضبُ: کے درد یا غصہ میں سکون ہونا۔ اَقصَرَہُ: کو چھوٹا کرنا، کا طول کم کرنا۔ الکلامَ: مختصر کلام کرنا۔ من الصلوٰۃ: نماز میں سے کچھ چھوڑ دینا۔ —ت المرأۃُ: چھوٹے چھوٹے بچے جننا۔ تقاصَرَ الرجُلُ: کوتاہی ظاہر کرنا۔ — الظلُّ: سایہ کا سمٹنا۔ — تْ نفسُهُ: بتکلف چھوٹا بننا۔ اِستَقصَرَہُ: کو کوتاہ یا کوتاہی کرنے والا سمجھنا۔ کَلأ قاصِرٌ: گھاس کہ اس کے اور پانی کے درمیان میں کتے کی آواز کے پہنچنے کا فاصلہ ہو۔ القِصَرُ: چھوٹا پن۔ القِصارَۃُ: پست قد عورت، کہا جاتا ہے۔ ھُوَ ابنُ عَمِّی قَصرَۃً او قُصرَۃً: وہ میرا قریبی چچازاد بھائی ہے۔ القَصِیرُ ج قِصار و قُصَراءُ مونث قَصِیرَۃٌ ج قِصارٌ و قَصِیراتٌ و قَصائِرُ: چھوٹا ٹھگنا۔ — قَصِیرُ العِلمِ: کم علم۔ — الاحادیثُ القِصارُ: جامع اور مفید باتیں، کہا جاتا ہے ھُوَ ابنُ عَمِّی قَصِیرَۃً او مَقصُورَۃً: وہ میرا قریبی چچازاد بھائی ہے۔ الاَقصَرُ ج اَقاصِر و اقصَرُونَ مونث قُصرٰی ج قُصَرُ: اسم تفضیل۔ زیادہ چھوٹا۔

٢۔ قَصَرَ ـُ قُصُورًا الطعامُ: بڑھنا۔ — اللحمُ: مہنگا ہونا۔ القَصرُ ج قُصُورٌ: محل۔ قَصرُ المَجدِ: مجد و شرافت کی کان، کہا جاتا ہے ھُوَ جارِی مُقاصِرِیّ: یعنی اس کا محل میرے محل کے مقابل ہے۔

٣۔ قَصَرَ ـُ قُصُورًا عن الشیئ: سے رکنا اور اسے بے بسی سے چھوڑ دینا۔ — السهمُ عن الهدف: تیر کا نشانہ پر نہ پہنچنا۔ —ت بنا البقعۃُ: مقصود کو نہ پہنچانا۔ قَصَرَ ـُ قَصرًا الشیئَ: کو روکنا۔ — السترَ: پردہ لٹکانا۔ —— بہ اللیلُ: کو روکنا۔ —— الدارَ: گھر کو دیواروں سے محفوظ کرنا۔ قَصَرَ ـَ قَصَرًا الظلامُ: مختلط ہونا۔ — الشیئَ علی کذا: کو پر منحصر کرنا۔ نفسَهُ علی کذا: دوسری طرف نگاہ نہ اٹھانا۔ —— ہُ علی الامر: کو کسی طرف لوٹانا۔ — ہُ فی بیتہ: کو اس کے گھر میں قید کرنا۔ — علی نفسہ ناقۃً: اونٹنی کو دودھ پینے کے لئے اپنے لئے خاص کر لینا۔ ایسی اونٹنی کو مقصورہ کہتے ہیں۔ قَصَّرَ فی الامر: میں کوتاہی کرنا۔ — عن الامر: سے باوجود قدرت رکھنے کے رکنا۔ — عن الشیئ: کو طاقت نہ رکھنے کی وجہ سے چھوڑنا۔ — الرجُلُ او الفرسُ فی اصطلاح العامۃ: چلنے میں تھکنا، کمزور ہونا۔ اَقصَرَ المطرُ: بارش رک جانا۔ — فلانٌ: شام کے وقت داخل ہونا۔ و تقاصَرَ عن الامر: سے باوجود قدرت کے باز رہنا۔ تقصَّرَ بفلان: کے ساتھ مشغول ہونا۔ اِقتَصَرَ علی کذا: پر اکتفا کرنا۔ اِستَقصَرَہُ: کو کوتاہ یا کوتاہی کرنے والا سمجھنا۔ القاصِرَۃُ، القاصِرُ کا مونث۔ اِمرأۃٌ قاصِرَۃُ الطَّرفِ: عورت جو اپنی نگاہ کو صرف اپنے شوہر پر ہی مرکوز رکھے۔ القَصرُ: کوتاہی، کوشش، غایت، کہا جاتا ہے۔ قَصرُكَ اَن تفعَلَ کذا: تمہاری انتہائی طاقت یہ ہے کہ تم ایسا کرو۔ القَصَرُ: کاہلی، سستی، کوتاہی۔ القُصارُ: تقصیر، سستی۔ و القَصارُ و القُصارٰی: کوشش کرنا، غایت کہا جاتا ہے۔ قُصارَكَ او قَصارَكَ او قُصاراكَ اَن تفعلَ کذا: تمہاری انتہائی طاقت یہ ہے کہ تم ایسا کرو۔ القُصارَۃُ: کشادہ اور محفوظ مکان۔ القُصرَۃُ: تقصیر۔ القَصرَۃُ: کاہلی سستی۔ القُصرٰی: آخر امر۔ القَصّارُ: اسم مبالغہ۔ القُصُورُ: کوتاہی، نقص القَصُورَۃُ و القَصِیرَۃُ من النساء: وہ عورت جس کو گھر سے نکلنے کی اجازت نہ ہو۔ المَقصِرُ و المَقصَرُ و المَقصَرَۃُ ج مَقاصِیرُ و مَقاصِرُ: شام۔ المَقصُورَۃُ ج

مَقَاصِیرُ: محفوظ کشادہ مکان۔ دلہن کا مزین کمرہ۔ — من النساء: جس عورت کو گھر سے نکلنے کی اجازت نہ ہو۔ مَقْصُورَۃُ الدَّارِ: کمرہ۔

۴۔ قَصِرَ — قَصَرًا: خشک گردن والا ہونا، کی گردن میں درد ہونا صفت قَصِرٌ و اَقْصَرُ مونث قَصِرَۃٌ و قَصْرَاءُ۔ اِقْتَصَرَہٗ: کی گردن کی جڑ پکڑنا۔ اَلْقَصَرَۃُ ج قَصَرٌ و اَقْصَارٌ و قَصَرَاتٌ: گردن کی موٹی جڑ۔ اَلْقُصَیْرَیَانِ (ع ا) پسلی کی دو ہڈیاں جو گردن کے قریب ہیں۔ التِّقْصَارُ و التِّقْصَارَۃُ ج تَقَاصِیرُ: ہار، مالا۔

۵۔ قَصَرَ الثَّوبَ: کپڑے کو پٹکنا اور سفید کرنا۔ اَلْقَصَّارُ: دھوبی (فارسیہ) القَصَرَۃُ ج قَصَرٌ و اَقْصَارٌ و قَصَرَاتٌ: لکڑی کا ٹکڑا۔ القِصَارَۃُ: دھوبی کا پیشہ۔ المِقْصَرُ و المِقْصَرَۃُ: دھوبی کا تختہ۔ المَقْصُورُ: روئی کا سفید باریک کپڑا۔

۶۔ القَصْرُ ج قُصُورٌ: بہت لکڑی۔ ماءٌ قاصِرٌ: گھاس سے دور پانی (اور بقول بعض) ٹھنڈا پانی۔ القَصَرُ و القِصْرَی: غلہ کا کوڑا کرکٹ جو چھلنی میں باقی رہ جائے، گاہنے کے بعد خوشہ میں جو دانہ باقی رہ جائے۔ القَصَرَۃُ ج قَصَرٌ و اَقْصَارٌ و قَصَرَاتٌ غلہ کا کوڑا کرکٹ جو چھنی میں باقی رہ جائے۔ گاہنے کے بعد خوشہ میں جو دانہ رہ جائے، پرندہ کی دم کی جڑ۔ القُصَارَۃُ بمعنی القصر۔ قُصَارَۃُ الارضِ: زمین کا زرخیز ٹکڑا۔ القُصْرَی بمعنی القَصَر: — و القُصَرَی (ح) سانپ کی ایک قسم۔ القَصْرِیُّ و القِصْرِیُّ: گاہنے کے بعد خوشہ میں جو دانہ باقی رہ جائے کہا جاتا ہے رَجُلٌ قُصْرِیٌّ یعنی خاص آدمی اور اس کا مقابل۔ عُمِّیٌّ یعنی عام ہے القَصْرِیَّۃُ: وہ برتن جس میں جسم کے فضلات ڈالتے ہیں (عامیہ)۔ سَیْلٌ قَصِیْرٌ: سیلاب جو وادی کو نہ بھرے۔ قَیْصَرُ ج قَیَاصِرَۃُ: شاہان روم کا لقب۔ الاُقَیْصِرُ: بعض عرب کے ایک بت کا نام۔ المَقَاصِرُ واحد مَقْصُورٌ درخت کی جڑیں۔ مَقَاصِیرُ الطُّرُقِ: راستے کے اطراف واحد مَقْصَرَۃٌ۔

○ قَصَرَ - قَصْرًا قِصَارَۃً ہ کو سفید کرنا، کا رنگ اڑانا۔ قَصَّرَ ہ کو چھوٹا کرنا، کی تلخیص کرنا۔ — عن: (ھدف) تک نہ پہنچ سکنا، کا نا اہل ہونا، کے لئے نا کافی ہونا، کو نہ کر سکنا، کو انجام دینے، حاصل کرنے یا تک پہنچنے میں ناکام ہونا، کے برابر نہ ہونا، کے قابل نہ ہونا، سے نبٹنے کے قابل نہ ہونا، سے نبٹنے کے نا قابل ہونا۔ — ناکافی ہونا، کم مرتبہ ہونا۔ — فی میں بے پرواہ ہونا، فرض ناشناس ہونا، کوتاہی کرنا، پیچھے رہ جانا، غافل ہونا، کو نظر انداز کرنا۔ — عن سے احتراز کرنا۔ لم یُقَصِّرْ فی: اس نے اس میں کوئی دریغ نہ کیا، اس نے کوئی کام کئے بغیر نہیں چھوڑا، وہ اس میں ناکام نہیں رہا۔ تَقَاصَرَ سکڑنا، سمٹنا، گھٹتے گھٹتے بالکل کم رہ جانا۔ — عن کا نا اہل ہونا، سے باز رہنا۔ اِقْتَصَرَ علی: تک محدود رہنا، پر صابر شاکر یا قانع ہونا۔ اِسْتَقْصَرَ ہ کو کم پانا، ناکافی یا ناقص سمجھنا۔ قُصْرُکَ ان تفعل هذا: زیادہ سے زیادہ جو تم سرانجام دینے کی امید کر سکتے ہو وہ یہ کر سکنا ہے، تمہیں یہ کرنے تک محدود رہنا چاہئے، قُصارك ان تفعل هذا اور قُصاراك ان تفعل هذا بھی انہیں معانی میں ہے۔ قَصَّار سفید کرنے والا، رنگ اڑانے والا۔ قِصَارَۃ سفید کرنے یا رنگ اڑانے والے کا پیشہ۔ بَذَلَ قُصَارَی الجُھْدِ یا بذل قصاراہ ل کے لئے ہر سمجھ میں آنے والی کوشش کرنا، ہر طرح کی کوشش کرنا، اپنے دائرہ اختیار سے باہر جا کر بھی کوشش کرنا، پورا زور لگانا، مقدور بھر کوشش کرنا، اپنے بس میں جو کچھ ہو اس سے جدوجہد کرنا، پوری کوشش کرنا۔ قُصَارَی الامر اور قُصَارَی القول: الغرض، المختصر، قصہ کوتاہ، قصہ مختصر۔ اَقْصَر: زیادہ چھوٹا، زیادہ کم (وغیرہ)۔ الاقصر: بالائی مصر کے ایک شہر کا نام جسے انگریزی میں Luxor کہا جاتا ہے۔ قَصِیر الباع کمزور، نا اہل، نا قابل، بے بس، بے اختیار، بے چارہ، از حد کفایت شعار، بخیل، کنجوس۔ قصیر الید بمعنی بالا۔ قَاصِر عن کا نا اہل، کو کرنے کے نا قابل، تک محدود، کے لئے مخصوص، لازم (گرامر) جمع قُصَّر قانونی طور پر نابالغ۔ قاصِرَۃُ الطرف پاکدامن، متین، حیادار (عورت) مقصورۃ الطرف بمعنی بالا۔ مَقْصُورَۃ جمع مقصورات و مَقَاصِیر محل، حجرہ (ٹرین کا) ڈبہ، کمرہ، مسجد میں محراب کے قریب نشست جو حاکم کے لئے مخصوص ہوتی ہے، سینما یا تھیٹر کا بکس، مسجد کا وہ حصہ جس میں اجتماعی نماز ادا کی جائے (مجرم کا) کٹہرا، گرجا میں مخصوص عبادات کے لئے وقف حصہ۔ مُقَصِّر کام میں سست، بے پرواہ، غافل، غفلت شعار، سہل انگار۔ مُقْتَصِر علی: تک محدود مُقْتَصَر مختصر، موجز، جامع، تلخیص مُلَخَّص

قصع ا۔ قَصَعَ - قَصْعًا القملۃَ بظفرہ: جوں کو ناخن سے مار ڈالنا۔ — ت الرحی الحَبَّ: چکی کا دانہ کو پیسنا۔ — الغلامَ او ھامتَہٗ لڑکے کے سر پر تھپڑ مارنا۔ — الرجُلَ: کو ذلیل کرنا، حقیر کرنا۔ قَصِعَ - قَصَعًا و قَصُعَ - قَصَاعَۃً الغلامُ: لڑکے کا جوان ہونے میں تاخیر کرنا۔ — للغلامُ القَصِعُ: مونث قَصِعَۃٌ و القَصِیعُ: مونث قَصِیعَۃٌ و قَصِیعٌ و المَقْصُوعُ مونث مَقْصُوعَۃٌ: دیر سے جوان ہونے والا لڑکا۔ — المِقْصَعُ من السیوف: شمشیر براں۔

۲۔ قَصَعَ - قَصْعًا: پانی کے گھونٹ نگلنا۔ — و قَصَعَ الماءُ عطشَہٗ: پانی کا کی پیاس بجھانا۔

۳۔ قَصَعَ - قَصْعًا الجرحُ بالدم: زخم کا خون سے بھرنا۔ — ت الناقۃُ بجِرّتِھا: جگالی کو پیٹ میں لوٹا دینا بقول بعض جگالی کو نکالنا اور اس سے منہ بھرنا کہا جاتا ہے۔ قَصَعَ الشیطانُ فی قفاہٗ غضبناک ہوا اور بدخلق ہوا۔ قَصَّعَ الجرحُ بالدم: زخم کا خون سے بھرنا۔ — الضبُّ: گوہ کا بل کے منہ کو بند کر دینا۔ — ت الناقۃُ بجَرّتھا: اونٹنی کا جگالی کو لوٹا دینا۔ — الزرعُ من الارض: کھیتی کا زمین سے اُگنا۔ کہا جاتا ہے: قَصَّعَ الشیطان فی قفاہ: وہ غضبناک ہوا، بدخلق ہوا۔ تَقَصَّعَ الجرح بالدم زخم کا خون سے بھرنا۔ — الیَرْبُوعُ التراب جنگلی چوہے کا سوراخ سے مٹی نکالنا۔ القُصْعَۃُ ج قُصَعٌ و القُصَعَۃُ و القُصَعَاءُ و القُصَاعَۃُ و القَاصِعَاءُ ج قَوَاصِعُ و القُصَیْعَاءُ: جنگلی چوہے کا بل۔

۴۔ قَصَعَ - قَصْعًا البیتَ گھر میں رہنا۔ قَصَّعَ البیتَ: گھر میں رہنا۔ — الرجُلُ فی ثوبہ: کپڑے میں لپٹنا۔ تَقَصَّعَ البیتَ گھر میں رہنا۔

۵۔ القَصْعَۃُ ج قِصَعٌ و قِصَاعٌ و قَصَعَاتٌ: پیالہ۔ القَصَّاعُ: پیالے بنانے والا۔

○ قَصْعَۃ جمع قَصَعات و قِصَع و قِصاع: (لکڑی یا تانبے کا) بڑا پیالہ، کیتلی۔

قصف ا۔ قَصَفَ - قَصْفًا الشیئَ: کو توڑنا۔ — الشیئُ: ٹوٹنا۔ قَصِفَ - قَصَفًا النبتُ: پودے کا لمبے ہونے کی وجہ سے جھک پڑنا۔ — العودُ: کمزور وضعیف ہونا صفت اَقْصَفُ و قَصِفٌ۔ — الرجُلُ: کمزور وضعیف ہونا۔ — الرمحُ: نیزہ کا عرض میں پھٹ جانا۔ — النابُ: دانت کا آدھا ٹوٹنا۔ — ت القناۃُ: بغیر جدا ہوئے ٹوٹنا۔ قَصَّفَ ہ کو توڑ دینا۔ اَقْصَفَ العودُ: نرم و باریک ہونا۔ — القومُ عنہ: کو عاجز ہو کر چھوڑ دینا۔ تَقَصَّفَ: ٹوٹنا۔ — علیہ القومُ: پر یا کے پاس قوم کا اکٹھا ہونا۔ — فی مشیہ او فی رقصہ: چلتے یا ناچتے ہوئے پاؤں کا مڑ کر ٹوٹنے کے قریب ہونا۔ تَقَاصَفَ القومُ: اکٹھا ہونا، بھیڑ کرنا۔ اِنْقَصَفَ ٹوٹنا۔ — السیلُ سیلاب کا رواں ہونا۔ — القوم علیہ: کے

پاس پے در پے آنا۔ ـ القومُ عنه: کوستی کی وجہ سے چھوڑ دینا۔ القاصِفُ (فا) ریح قاصف او قاصفة: بہت تیز ہوا۔ القَصِفُ: دو برابر حصوں میں ٹوٹا ہوا۔ مدد سے جلد عاجز ہونے والا مرد۔ ـــ القَصِفُ البَطْنِ: بھوک کی تاب نہ رکھنے والا۔ القَصْفَةُ ج قَصْفٌ و قُصْفَانٌ: مُڈبھیڑ پر گھوڑوں کا سر توڑ زور، سیڑھی کا پایہ ـ من القوم: بھیڑ، ہجوم۔ القَصِيْفُ: دو برابر حصوں میں ٹوٹا ہوا، درخت کا ٹوٹا ہوا حصہ۔ الاَقْصَفُ: وہ شخص جس کا دانت آدھے حصے سے ٹوٹ جائے۔

۲۔ قَصَفَ ـُ قَصْفًا و قُصُوْفًا: کھانے پینے اور کھیل کود میں زیادہ مصروف رہنا۔ قَصَفَ ـِ قَصْفًا و قَصِيْفًا البعيرُ: اونٹ کا دانت پیسنا اور بڑبڑانا۔ ـ الرعدُ: بادل کا زور سے گرجنا۔ قَصَفَ قَصَفَاهُ بمدافعه پر بم پھینکنا۔ اس معنی میں قصفه بقذائف مدافعه بھی کہا جاتا ہے۔ تَقَصَّفَ القومُ: قوم کا دھمکی یا جھگڑے میں شور مچانا۔ رَعْدٌ قَاصِفٌ: بہت گرجنے والا بادل۔ القَصْفُ: شور و غل، کھیل کود کا اعلان، کھیل کود کھانے پینے میں مشغولیت، باجہ کی آواز۔ القَصَفَةُ: اونٹ کے دانتوں کی آواز اور بڑبڑاہٹ۔ القُصُوْفُ: اونٹ کی بڑبڑاہٹ اور دانتوں کی آواز، کھیل کود اور کھانے پینے میں مشغولیت۔ المَقْصَفُ ج مَقَاصِفُ: کھانے پینے اور کھیل کود کی جگہ۔

◌ قَصَفَ ـِ قَصْفًا ه: توڑنا، پاش پاش کرنا، ـ ہ کو دق کرنا، ستانا، پریشان کرنا، سخت دبانا، پچھاڑنا۔ ـــ ہ پر بم پھینکنا، بمباری کرنا۔ ـــ (توپ کا) گرجنا، دھاڑنا، (بادل، بجلی کا) گرجنا، کڑکنا، گڑگڑانا، گونجنا۔ ـُ قَصْفًا و قُصُوْفًا: لطف اندوز ہونا، کھل کھیلنا، داد عیش دینا، امارت کی زندگی بسر کرنا، قَصِفَ ـَ قَصَفًا: ٹوٹنا، کمزور ہونا، نازک ہونا۔ جلد ٹوٹ جانے والا ہونا، پھوٹک ہونا، بےلوچ ہونا۔ تَقَصَّفَ و اِنْقَصَفَ: ٹوٹنا۔ ٹوٹا ہوا ہونا، ٹوٹ جانا۔ قَصْف (توپ کی) گرج دھاڑ، خوشی کا ہنگامہ، رنگ رلیاں، بلانوشی، عیش کوشی، سیہ مستی، رندی۔ قَصِف: نازک، ٹوٹا ہوا، جلد ٹوٹ جانے والا۔ قُصُوْف: خوشی کا ہنگامہ، رنگ رلیاں، بلانوشی، عیش کوشی، سیہ مستی، رندی۔ مَقْصَف جمع مَقَاصِف: طعام گاہ، کینٹین، رقص گاہ (کاسینو)۔ ہوٹل کی شراب گاہ (بار) بوفے (Buffet)۔

قصل ۱۔ قَصَلَ ـِ قَصْلًا الشيئَ: کو کاٹنا، صفت فاعلی قَاصِلٌ اور صفت مفعولی قَصِيْلٌ و مَقْصُوْلٌ۔ ـــ عنقَهُ: کی گردن پر مارنا۔ ـ الدابةَ و عليها: جانور کو کٹے ہوئے سبز جو کا چارہ دینا۔ تَقَصَّلَ و انْقَصَلَ: کٹنا۔ اِقْتَصَلَ الشيئَ: کو کاٹنا۔ الشيئُ: کٹنا۔ سَيْفٌ قَاصِلٌ: شمشیر براں۔ القَصْلَةُ: کھیتی کا کٹا ہوا حصہ۔ ـ و القِصْلَةُ: اونٹوں کا گلہ۔ القَصَّالُ (ح) شیر۔ سَيْفٌ قَصَّالٌ: شمشیر براں۔ القَصِيْلُ ج قُصْلَانٌ: سبز جو جو کاٹ کر جانوروں کو چارہ کے طور پر دیا جائے، جماعت۔ سَيْفٌ مِقْصَلٌ: شمشیر براں۔ لِسَانٌ مِقْصَلٌ: تیز زبان۔ المِقْصَلَةُ: مارنے کا ایک آلہ جس میں چھری ہوتی ہے اور مجرم کے سر پر گرتی ہے۔ سر قلم کرنے کی مشین۔

۲۔ قَصَلَ ـِ قَصْلًا الحنطة: گندم گاہنا القَصْلُ (مص) و القَصَلُ و القُصَالَةُ: گندم کا ردی حصہ جو پھینک دیا جائے یا دوبارہ گاہا جائے۔ القِصْلُ بمعنی القَصْلُ مونث قِصْلَةٌ: بےخیر بےوقوف، کمزور۔ کمینہ

۳۔ اِقْصَالَّ به: پر قبضہ کرنا۔

۴۔ اِقْصَالَّ بالمكان: کسی جگہ اقامت کرنا۔

◌ قَصَل: بھوسی، چوکر، بھوسا، اناج کا چھلکا، اناج یا گھاس کا ریشہ قَصَلة: ڈنٹھل، ڈنڈی۔ قَصِيل: جو۔ قَصَّال و مِقْصَل: تیز، قاطع، تیز نوکدار۔ مِقْصَلة: سر قلم کرنے کی مشین۔ قَاصِل: تیز، قاطع۔

قصم ۱۔ قَصَمَ ـِ قَصْمًا الشيئَ: کو توڑنا۔ ـــ الرجُلَ: کو ہلاک کرنا۔ ـ فلانٌ: سفر توڑ دینا اور واپس آنا، کہا جاتا ہے۔ قَصَمَ اللّٰهُ ظَهْرَ الظَّالِمِ: اللہ ظالم کی پیٹھ کو توڑ دے یعنی اس پر کوئی مصیبت نازل کرے اور کہا جاتا ہے۔ قَصَمَ اللّٰهُ عُمْرَ الكَافِرِ: اللہ نے کافر کی زندگی ختم کر دی۔ قَصِمَ ـَ قَصَمًا ت سِنُّهُ: کے اگلے دانت کا نصف سے ٹوٹنا۔ تَقَصَّمَ و اِنْقَصَمَ: ٹوٹنا، کہا جاتا ہے۔ نَزَلَت بهمْ قَاصِمَةُ الظَّهْرِ: یعنی ان پر ہلاکت واقع ہوئی۔ القَصَمُ: ہر چیز کو توڑ دینے والا۔ القَصَمُ واحد قَصَمَةٌ: اگلے دانت کا نصف سے ٹوٹنا، ٹڈی کے انڈے۔ القَصِمُ: جلدی ٹوٹنے والا۔ القُصْمَةُ و القِصْمَةُ: ٹکڑا۔ القَصْمَةُ: قَصَم کا اسم مرہ: ٹکڑا، سیڑھی کا پایہ۔ القَصِيمُ: جلد ٹوٹنے والا۔ القَصِيْمَةُ ج قَصِيْمٌ و قُصُمٌ و قَصَائمُ: القَصِيْمُ کی مونث، ریتلی زمین جس میں کثرت سے گھنا درخت ہوں کہا جاتا ہے۔ ذهبوا يحطبون في القصيم: وہ لوگ جا کر گھنا درخت کی لکڑیوں کو چن رہے تھے۔ القَيْصُوْمُ (ن): ایک خوشبودار پودا جس کی دوائی بنائی جاتی ہے۔ الاَقْصَمُ مونث قَصْمَاءُ ج قُصْمٌ: وہ شخص جس کا اگلا نصف دانت ٹوٹا ہوا ہو۔ القَصْمَاءُ من المعز: بکری جس کا سینگ ٹوٹ کر علیحدہ ہو گیا ہو۔

۲۔ قَصْمَلَ الرجُلُ: چلنے میں چھوٹے چھوٹے قدم رکھنا۔ ـ هُ: کو پچھاڑنا۔ الشيئَ: کو کاٹنا۔ ـ الطعامَ: کھانا سب کھا جانا۔ ـ و تَقَصْمَلَ الفصيلُ: اونٹ کے بچہ کا قُصْمُل کی بیماری والا ہونا۔ القُصْمُلُ: ایک بیماری جو اونٹوں کے بچوں کو ہوتی ہے جس سے وہ مر جاتے ہیں۔ القَصْمَلُ: مضبوط مرد۔ القِصْمِلُ: مضبوط مرد (ح) شیر، کہا جاتا ہے۔ اِلْتَقَمَهُ القَصْمَلٰى: یعنی بہت حرص سے کھایا۔

◌ قَصَمَ ـِ قَصْمًا ه: توڑنا، پاش پاش کرنا۔ قَصَمَ ظَهْرَهُ: کی کمر توڑنا یعنی کسی شخص کے لئے جان لیوا ضرب ہونا۔ تَقَصَّمَ: ٹوٹنا، ٹوٹا ہوا ہونا، ٹوٹ جانا۔ اِنْقَصَمَ بمعنی تَقَصَّمَ۔ قَصِم: آسانی سے ٹوٹا ہوا، پھوک، بےلوچ، جلدی ٹوٹ جانے والا۔ قَاصِم جمع قَوَاصِم: توڑنے والا۔ قَاصِمَةُ الظهر: جان لیوا ضرب، مصیبت، بلائے ناگہانی۔ ضَرَبَاتٌ قَوَاصِم: جان لیوا ضربیں۔

قصو ۱۔ قَصَا ـُ قَصْوًا و قُصُوًّا و قَصًا و قَصَاءً و قَصِيَ يَقْصٰى قَصَا المكانُ: جگہ کا دور ہونا۔ ـ الرجُلُ عن القوم: سے علیحدگی اختیار کرنا۔ قَاصٰى مُقَاصَاةً الرجُلَ: کو دور کرنا، کہا جاتا ہے: قَاصَانِيْ فَقَصَوْتُهُ: اس نے مجھ سے دور ہونا چاہا تو میں اس سے زیادہ دور ہو گیا اور یہ افعال مغالبہ میں سے ہے۔ هَلُمَّ اُقَاصِيْكَ اَيُّنَا ابعد من الشر: آؤ تم سے مقابلہ کریں دیکھیں ہم میں سے شر سے کون بعید ہے۔ اَقْصٰى فلانًا عنه: کو سے دور کرنا۔ ـ الشيئَ: کی انتہاء پر پہنچنا کہا جاتا ہے: نَزَلْنَا مَنْزِلًا لَا يُقْصِيْهِ البَصَرُ: ہم ایسی جگہ میں اترے جس کی انتہاء حد بصر سے خارج ہے۔ تَقَصّٰى تَقَصِّيًا: دور ہونا۔ ـــ المسالة و فيها: مسئلہ کی تہہ تک پہنچنا، تَقَصَّاهُمْ: بعید لوگوں میں سے ایک ایک کو بلانا۔ اِسْتَقْصٰى المسالَةَ و فيها: مسئلہ کی تہہ تک پہنچنا۔ القَاصِيْ (فا) ج قَاصُوْنَ و اَقْصَاءُ: دور۔ القَاصِيَةُ: القَاصِيْ کا مونث کنارہ۔ ـــ من الشاء: ریوڑ سے علیحدہ ہونے والی بکری۔ نَعْجَةٌ قَاصِيَةٌ: بوڑھی بھیڑ۔ القَصَا (مص): دور کا نسب، کنارہ، کہا جاتا ہے: حُطْنِي القَصَا: یعنی مجھ سے دور ہو جا۔ ذَهَبْتُ قَصَاهُ: میں اس کی طرف چلا۔ ـ و القَصَاءُ: گھر کے سامنے کا صحن۔ القَصِيُّ ج اَقْصَاءُ مونث قَصِيَّةٌ ج قَصَايَا: دور، کہا جاتا ہے: رَمَيْتَ المَرْمٰى القَصِيَّ: یعنی تم گمان اور تاویل میں بہت دور چلے

گئے۔ القَصِيَّةُ: اصیل اونٹنی، بد اصل اونٹنی۔ الاَقْصٰی ج اَقَاصٍ مونث قُصْوٰی و قُصْيَا: اسم تفصیل، زیادہ دور۔ القُصْوٰی و القُصْيَا: وادی کا کنارہ، دور کی حد۔

۲۔ قَصَا ـُ قَصْوًا الناقَةَ او الشاةَ: اونٹنی یا بکری کے کان کا تھوڑا سا کنارہ کاٹ دینا۔ قَصّٰی تَقْصِيَةً الناقَةَ: اونٹنی کے کان کا تھوڑا سا کنارہ کاٹ دینا۔ الاظفارَ: ناخن تراشنا۔ القَصَا: اونٹنی یا بکرے کے کان کے کنارہ کو تھوڑا سا کاٹنا القَصْوَةُ: کان کے اوپر کے حصہ پر داغ۔ الاَقْصٰی مونث قَصْوَاءُ و المَقْصُوُّ و المَقْصِيُّ و المُقَصّٰی من الجمالِ: اونٹ جس کے کان کا کنارا ذرا سا کٹا ہوا ہو۔ شَاةٌ مَقْصُوَّةٌ و مُقَصَّاةٌ: بکری جس کے کان کا کنارہ ذرا سا کٹا ہوا ہو۔

○ قَصَا ـُ قَصْوًا و قُصُوًّا و قَصَاءً و قَصِيَ ـَ قَصًا و قَصًى عن: سے دور ہونا، دور کیا ہوا ہونا، بڑے فاصلہ پر ہونا۔ ـــ: دور ہونا۔ ـــ عن: سے دور چلا جانا۔ اَقْصٰی ہ/ ہ عن: کو سے دور لیجانا، دور بھیجنا۔ ـــ ہ عن: کو سے ہٹانا، دور کرنا، گھسیٹ کر دور کرنا۔ ـــ ہ عن الخدمة: کو کسی نوکری، ملازمت یا کام سے برخواست کرنا۔ ـــ ہ: کی انتہائی حد تک پہنچنا۔ لا یُقْصِيهِ البَصَرُ: غیر مرئی، نظروں سے اوجھل، نہ دکھائی دینے والا۔ تَقَصّٰی عن: سے دور چلے جانا۔ ـ ہ: (کسی مسئلہ وغیرہ) کی تہہ کو پہنچنا، کی تحقیقات کرنا، کی تفتیش کرنا، کا مطالعہ کرنا، جائزہ لینا، کی تہہ تک جانا، کو کسی نتیجہ تک پہنچا کر پیچھا چھوڑنا، کا آخر تک پیچھا کرنا، چھو کر جانچنا۔ اِسْتَقْصٰی ہ: کسی مسئلہ وغیرہ کی تحقیقات کرنا، کی گہرائی تک پہنچنا، کا جائزہ لینا، مطالعہ کرنا، کی تفتیش کرنا، کی جڑ تک جانا۔ ـــ عن: کے بارے میں تحقیقات کرنا۔ قَصًا و قَصَاءٌ: دُوری فاصلہ۔ قَصِي جمع اقصاء: دور، بعید، دور کا۔ اَقْصٰی مونث قُصْوٰی جمع اَقَاصٍ: زیادہ دور، زیادہ بعید، زیادہ فاصلہ پر، انتہائی دور، انتہائی بعید، دور ترین، زیادہ سے زیادہ، دور ترین حصہ، حد، انتہاء، انجام۔ المسجد الاَقْصٰی: یروشلم میں ایک مسجد کا نام۔ الشرق الاقصی: مشرق بعید المغرب الاقصی: مراکش، الغاية القُصْوٰی من: زیادہ سے زیادہ۔ اَقَاصي الارض: زمین کے بعید ترین خطے عند الضرورة القُصْوٰی: سخت ضرورت کی صورت میں۔ بدترین صورت حال میں بھی۔ الی اَقْصٰی حَدٍّ: انتہائی حد تک، حتی المقدور، پوری طرح، زیادہ سے زیادہ، جہاں تک ممکن ہو۔ من اَقْصَاه اِلی اَقْصَاه یا من اَدْنَاه اِلی اَقْصَاه: ایک سرے سے دوسرے سرے تک، اول سے آخر تک، (کے) ہر حصہ میں (میں) ہر جگہ، سراسر، ہر چیز بلا استثناء۔ تَقَصٍّ: مکمل تحقیق، پوری چھان بین، تفصیلی تحقیقات۔ استقصاء: بمعنی بالا۔ استقصاء عن: کے بارے میں پوچھ گچھ۔ قاصٍ جمع قاصُون و اَقْصَاء: دور، بعید، بہت دور۔ القاصي و الداني: دور اور قریب کا، ہر شخص، سب لوگ۔ في القاصية و الدانية: نزدیک اور دور۔

قضّ: ۱۔ قَضَّ ـُ قَضًّا عليهم الخيلَ: کسی جماعت پر گھوڑوں کو بھیجنا اور متفرق کرنا۔ الحائطَ: دیوار کو زور سے گرانا۔ ـــ الوتدَ: کھونٹی اکھیڑنا۔ اَقَضَّ عليه الهمُّ: پر غم نازل ہونا۔ تَقَضَّضَ الطائرُ: پرندے کا نیچے اترنا، کہا جاتا ہے۔ تَقَضّٰی تَقَضِّيًا: دوسرے ضاد کو یاء سے بدل کر جیسا تَظَنَّنَ سے تَظَنّٰی اور بعض کا کہنا ہے کہ قَضَّ سے تفعل کے وزن پر یاء سے بدل کر ہی استعمال ہوتا ہے۔ اِنْقَضَّ الجدارُ: دیوار کا گرنا، پھٹنا۔ ـــ الطائرُ: پرندے کا نیچے اترنا۔ ـــ البازي على الصيد: شکار پر جھپٹنے کے لئے اڑان تیز کرنا۔ ـــ ت الخيلُ على القوم: پر گھوڑوں کا منتشر ہونا۔ کہا جاتا ہے قَضَضْنَا عَلَيْهِمُ الْخَيْلَ فَانْقَضَّتْ عَلَيْهِم: ہم نے ان پر گھوڑے دوڑائے پس وہ ان پر ٹوٹ پڑے۔ اِنْقَاضَّ الجدارُ: دیوار کا گرنا، پھٹنا۔ اِسْتَقَضَّ الهمَّ: غم کا زوال چاہنا۔

۲۔ قَضَّ ـُ قَضًّا الشيئَ: کو باریک کرنا۔ ـــ الطعامَ: کھانے میں کوئی خشک چیز مثلاً گڑ یا شکر ڈالنا۔ قَضَّ ـَ قَضَضًا المكانُ او الطعامُ: جگہ یا کھانے کا کنکری دار ہونا۔ قَضَّ ـِ قَضِيضًا السيرُ او الوترُ: تسمہ یا تار کا چڑ چڑانا۔ چٹخنا۔ اَقَضَّ المكانُ او الطعامُ: بمعنی قَضَّ ـــ الرجُلُ: باریک امور اور خواہشات کے درپے ہونا۔ اِنْقَضَّ: ٹوٹنا۔ اِسْتَقَضَّ الطعامُ او المكانُ: کنکری دار ہونا۔ القَضُّ (مص): کنکریاں۔ ـــ و الاَقَضُّ: جس میں کنکریاں ہوں کہا جاتا ہے: جَاءَ القَوْمُ قَضُّهُمْ وقَضُّهُمْ و قَضَّهُمْ و قِضَّهُمْ و قَضِيضُهُمْ: یعنی سب آئے۔ (قَضَّ کا نصب مصدر یا حال کی بناء پر اور رفع تاکید کی وجہ سے کلهم کے قائم مقام ہو کر آیا ہے۔) القَضِيضُ (مص): کنکریاں کہا جاتا ہے۔ جَاءَ القومُ قَضُّهُمْ و قَضِيضُهُمْ او قَضَضُهُمْ و قَضِيضُهُمْ: یعنی سب آئے۔ القَضَّةُ قَضَّ کا اسم مرہ، کنکری (القِضَاض کا واحد بمعنی تہہ بتہہ، پتھر، چھوٹا ٹیلہ۔ اَرْضٌ قَضَّةٌ: کنکریوں والی زمین۔ القِضَّةُ ج قِضَاضٌ: چھوٹی کنکریاں۔ القَضِيضُ: چھوٹی اور باریک کنکری، جس میں کنکری ہو، کہا جاتا ہے: جَاءَ القَوْمُ قَضُّهُمْ و قَضِيضُهُمْ وقَضُّهُمْ و قَضِيضُهُمْ و بِقَضِّهِمْ و قَضِيضِهِمْ: یعنی سب کے سب آئے۔

۳۔ قَضَّ ـُ قَضًّا الشيئَ: میں سوراخ کرنا۔

۴۔ قَضَّ ـَ قَضَضًا عليه المضجعُ: پر خواب گاہ کا سخت ہونا کہا جاتا ہے۔ قَضَّ الرَّجُلُ: جبکہ نیند نہ آئے اور آسودگی نہ حاصل ہو۔ اَقَضَّ المضجعُ: خواب گاہ کا سخت ہونا، کہا جاتا ہے۔ اَقَضَّ عَلَيْهِ المَضْجَعُ: اس پر خواب گاہ خاک آلود ہو گئی اور سخت ہو گئی۔ ـــ اللّٰهُ مَضْجَعَهُ: خواب گاہ کو کھردرا کرنا۔ اِسْتَقَضَّ المضجعَ: خواب گاہ کو کھردرا پانا۔ القَضَضُ: خاک جو بچھونے پر پڑ جائے۔

۵۔ القُضَّةُ و القُضَّةُ: عیب القَضَّةُ: باقی ماندہ چیز۔ دھاگے کی چھوٹی اٹی القِضَّةُ ج قِضَاضٌ: جنس

۶۔ قَضْقَضَ قَضْقَضَةً العظمُ: ہڈی کی ٹوٹتے وقت آواز آنا۔ ـــ الاسدُ فريستَهُ: شیر کا شکار کو توڑنا اور چبانا۔ تَقَضْقَضَ: ٹوٹنا، متفرق ہونا۔ القَضْقَاضُ و القُضْقَاضُ و القُضَاقِضُ، (ح): شیر۔ القِضْقَاضُ: ہموار زمین۔

قضی: ۱۔ قَضِيَ يَقْضَأُ قَضْأً الشيئَ: کو کھانا۔ اَقْضَاهُ: کو کھلانا۔

۲۔ قَضِيَ يَقْضَأُ قَضْأً السقاءُ: مشک کا خراب ہونا، بدبودار ہونا۔ ـــ الثوبُ او الحبلُ: کپڑے یا رسی کا بوسیدہ ہونا اور ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔ ـــ تِ العينُ: آنکھ کا سرخ ہونا اور خراب ہونا۔ قَضِيَ قَضْأً و قَضَاءَةً حسبُهُ: کا حسب تباہ ہونا کہا جاتا ہے۔ تَقَضَّأَ من فُلان اَنْ يُزَوِّجَهُ: یعنی اس کے حسب کو ذلیل سمجھا اور نکاح کرنے سے انکار کر دیا۔ القَضْأَةُ و القُضَاةُ: عیب، فساد، عار۔ القَضِيءُ: خراب، بدبودار کہا جاتا ہے۔ سِقَاءٌ قَضِيءٌ و قِرْبَةٌ قَضِئَةٌ: خراب اور بدبودار مشک۔

○ اَقَضَّ مضجعَهُ یا اَقَضَّ عليه المضجعَ: کی نیند اڑا دینا۔ اِنْقَضَّ: اترنا، جھپٹا مارنا، غوطہ مارنا۔ ـــ علی: پر (بجلی) گرنا۔ پر جھپٹا مارنا، پر گرنا، پر حملہ کرنے کے لئے جھپٹنا، پر حملہ کرنا۔ ٹوٹنا، میں درز پڑنا، بال آنا، گرنا، کے گرنے کا خطرہ پیدا ہونا۔ قَضٌّ: سنگریزے، کنکریاں، بجری جاء القوم قَضُّهُم وقَضِيضُهُم: سب لوگ آئے قِضَّة: سنگریزے،

کنکریاں، بجری۔ قَضِیض: سنگریزے، کنکریاں، بجری۔ جاء القوم قضیضھم او بقضیضھم: سب لوگ آئے۔ اِنقِضاض: جھپٹ، جھپٹنا، ٹوٹ پڑنا، سخت حملہ۔ مِدْفَعُ الانقضاض جمع مَدَافِع: خودو کھیل توپ۔ طائرۃُ الانقضاض: خوطہ خور طیارہ، طائرۃٌ مُنقضۃٌ: خوطہ خور طیارہ۔

قضب: ا۔ قَضَبَ ـِ قَضْبًا الشیئَ: کو کاٹنا۔ ــ الرجُلَ: کو شاخ سے مارنا۔ قَضَّبَ الشیئَ: کو ٹکڑے کرنا۔ ــ الکرمَ: موسم بہار میں انگور کی شاخیں تراشنا۔ شعاعُ الشمس: آفتاب کی کرن کا شاخوں کی طرح پھیلنا۔ اَقْضَبَتِ الارضُ: زمین کا سبزہ زار ہونا۔ ساگ پات والی ہونا۔ تَقَضَّبَ الشیئُ: ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔ ــ شعاعُ الشمس: آفتاب کی کرن کا کٹی ہوئی شاخوں کی طرح پھیلنا۔ اِقْتَضَبَ الشیئَ: کو کاٹنا۔ اِنْقَضَبَ: کٹنا۔ ــ الکوکبُ من مکانہ: ستارے کا اپنی جگہ سے ہٹنا۔ سَیفٌ قاضِبٌ ج قَوَاضِبُ: بہت تیز کاٹنے والی تلوار۔ القاضِبَۃُ، القاضب کی مونث، کہا جاتا ہے۔ مَافِیْ فِیَّ قاضِبَۃٌ: میرے منہ میں کوئی دانت نہیں ہے۔ القَضْبُ واحد قَضْبَۃٌ: لمبی اور لٹکتی ہوئی شاخوں والا درخت، (ن): ایک درخت کا نام جس کی لکڑی سے کمان بنایا کرتے تھے، کٹی ہوئی شاخیں۔ القَضْبَۃُ ج قَضْبٌ: ساگ پات تروتازہ جو کھایا جائے۔ ــ ج قَضَبَاتٌ: شاخ، درخت نبع سے بنایا جانے والا تیر کا ڈنڈا۔ القِضْبَۃُ: اونٹوں یا بکریوں کا گلہ، سبک رو (مرد یا اونٹنی)۔ القُضَابَۃُ: کاٹی ہوئی چیز کے ٹکڑے۔ سَیفٌ قَضَّابٌ وقَضَّابَۃٌ: بہت تیز کاٹنے والی تلوار۔ رَجُلٌ قَضَّابَۃٌ: معاملات کو بحسن وخوبی طے کرنے والا۔ القَضِیْبُ ج قُضْبَانٌ و قِضْبَانٌ: کٹی ہوئی شاخ۔ ــ ج قُضُبٌ: شمشیر براں، باریک تلوار، کمان جو درست شاخ سے بنائی ہوئی ہو۔ المِقْضَبُ: درانتی۔ سَیفٌ مِقْضَبٌ: بہت تیز کاٹنے والی تلوار۔ المَقْضَبَۃُ ج مَقَاضِبُ و مَقَاضِیبُ: ساگ پات اگنے کی جگہ۔ المِقْضَاب: درانتی، بہت کاٹنے والا۔ ارضٌ مِقضاب: سبزہ زار زمین ساگ پات اگانے والی زمین۔ المُقْتَضَبُ: اوزان شعر میں ایک بحر کا نام جس کا وزن یہ ہے۔ فاعِلاتُ مُفْتَعِلُنْ: دومرتبہ۔

۲۔ قَضَبَ ـِ قَضْبًا الناقۃَ: اونٹنی کو سیدھانے سے قبل اس پر سوار ہونا۔ اِقْتَضَبَ الناقۃَ: اونٹنی سدھانے سے قبل اس پر سوار ہونا۔ ــ الکلامَ: فی البدیھہ کلام کرنا۔ ــ فلانًا: کو اچھی طرح سے کام کرنے کی صلاحیت سے قبل اس کے کرنے کی تکلیف دینا۔ القَضِیبُ ج قُضْبَانٌ وقِضْبَانٌ: نہ سدھائی ہوئی اونٹنی۔ المُقْتَضَبُ: کام کی صلاحیت نہ ہونے سے پہلے اس کے کرنے کی تکلیف دیا ہوا۔ ــ من الشعر والکلام: فی البدیہہ شعر یا کلام۔

(۞) قَضَبَ ـِ قَضْبًا ہ: کو کاٹ ڈالنا ہ: درختوں کو چھانٹنا۔ قَضَّبَ: بمعنی قَضَبَ و اِقتَضَبَ: بمعنی قَضَبَ نیز اِقْتَضَبَ ہ: کا خلاصہ لکھنا، کی تلخیص کرنا، کا خلاصہ بنانا، (تقریر) برجستہ کرنا (گانا) برجستہ گانا، فی البدیہ نغمہ سرائی کرنا، آیات وغیرہ کا برجستہ یا فی البدیہ پیش کرنا یا ان کا اقتباس پیش کرنا (تقریر) بیساختہ یا تیاری کے بغیر کرنا۔ قَضْب: خوردنی جڑی بوٹیاں۔ قَضِیب جمع قُضبان: کٹی ہوئی شاخ ٹہنی، ڈالی، چھڑی، قمچی، بید، ڈنڈا، سونٹا، لاٹھی، عصا، جادو کی چھڑی، (آتشدان کی) سلاخ، عضو تناسل، ریل کی پٹڑی، رہنما۔ قُضَابَۃ: کٹی ہوئی چیز، چھانٹی ہوئی چیز، درختوں کی کانٹ چھانٹ کے بعد جمع شدہ ٹکڑے۔ مِقْضَب: چھانٹنے کی درانتی، چاقو یا بڑی قینچی۔ اقتضاب: تلخیص، خلاصہ، ملخص، مجموعہ، اقتباس، اختصار، برجستگی، بدیہہ گوئی ایجاز، جامعیت۔ مُقْتَضَب: موجز، مختصر، مختصر اور جامع، برجستہ، فی البدیہ، بیساختہ، تیاری کے بغیر۔ مُقتضبات: مختصر خبریں۔

قضع: ا۔ قَضَعَ ـَ قَضْعًاہُ: کو مغلوب کرنا۔ تَقَضَّعَ: ٹکڑے ٹکڑے ہونا، جدا جدا ہونا۔ اِنْقَضَعَ: ٹکڑے ٹکڑے ہونا جدا جدا ہونا۔ ــ عنہ: سے دور ہونا۔ القَضْعُ والتَقَضِیْعُ: پیٹ کا درد اور مروڑ۔ القُضَاعُ بمعنی القَضْعُ ــ والقُضَاعَۃ: آٹے کی گرد، کھرچ کر صاف کی ہوئی دیوار کی جڑ۔

۲۔ القُضَاع: چیتا۔ بن بلاؤ۔

۳۔ القَضْعَمُ: وہ بوڑھا جس کے دانت گر گئے ہوں۔

(۞) قَضْع: قلونج، درد شکم، مروڑ۔ قُضَاع: قولنج، مروڑ، درد شکم۔

قضف: ا۔ قَضُفَ ـُ قَضَفًا و قِضَفًا و قَضَافَۃً: نحیف ولاغر ہونا صفت۔ قَضِیفٌ ج قِضَافٌ و قُضْفَانٌ و قُضَفَاءُ۔ القَضَفُ: پتلے پتھر۔ القَضِیفَۃُ من النساء: کم گوشت والی دبلی پتلی عورت جمع قضاف۔

۲۔ اِنْقَضَفَ: ٹوٹنا۔ القِضْفَۃُ: ریت کا ٹکڑا جو بڑے حصے سے علیحدہ ہو گیا ہو۔ القَضَفَۃُ ج قَضَفٌ و قِضَافٌ و قُضْفَانٌ و قِضْفَانٌ: ٹیلہ جو ایک پتھر کا معلوم ہو، زمین کا ٹکڑا جو ابھرا ہوا ہو اور کچھ لمبا ہو (ح) ایک پرندہ۔

قضم: ا۔ قَضِمَ ـَ قَضْمًا الشیئَ: کو دانت کے اطراف سے کاٹنا اور کھانا۔ قَضَمَ ـِ قَضْمًا الشیئَ: دانت کے اطراف سے کاٹنا اور کھانا، کہا جاتا ہے۔ ھُوَ یَقْضَمُ الدُّنْیَا قَضْمًا: جب وہ دنیا سے بے رغبتی کرے اور معمولی چیز پر راضی ہو جائے۔ قَضِمَ قَضِمَتِ السنُّ: دانت کے اطراف کا ٹوٹنا۔ ــ الرجُلُ: دانت کے ٹوٹے ہوئے اطراف والا ہونا۔ ــ السیفُ: تلوار پرانی ہونے کی وجہ سے دھار خراب ہونا۔ اَقْضَمَ الدابۃَ: جانور کو جو کا چارہ دینا۔ القَضِمُ من الاسنان والرجال والسیوف: اطراف سے ٹوٹا ہوا دانت جس کے دانت کے اطراف ٹوٹے ہوئے ہوں، پرانی ہونے کی وجہ سے خراب دھار والی تلوار۔ القَضْمُ (مص): تلوار، القضیم کی جمع۔ القُضْمَۃُ والقَضَامُ والمِقْضَمُ: جو دانت کے اطراف سے کاٹا جائے، کہا جاتا ہے مَاذُقْتُ قُضْمَۃً وقَضَامًا و مِقْضَمًا: یعنی میں نے کچھ نہیں چکھا۔ القَضَامِیُّ: کھانے کے لئے تر کر کے بھنے ہوئے چنے۔ القَضِیمُ ج قَضَمٌ و قُضُمٌ و اَقْضِمَۃٌ: جس کو دانت کے اطراف سے کاٹا جائے، ٹوٹی ہوئی دھار کی تلوار۔ والقَضِیمَۃُ ج قَضَمٌ و قُضُمٌ واَقْضِمَۃٌ: جانوروں کے لئے جو۔

۲۔ قَاضَمَ مُقَاضَمَۃً: تھوڑا تھوڑا کر کے بیچنا یا خریدنا۔ اَقْضَمَ واِسْتَقْضَمَ القومُ: قحط میں تھوڑا غلہ لینا۔ القُضَّامُ ج قَضَاضِیمُ: کھجور کا لمبا درخت کہ جس کے پھل خشک یا کم ہو گئے ہوں۔

۳۔ القَضِیمُ ج قَضَمٌ وقُضُمٌ واَقْضِمَۃٌ: گھڑی۔ کاغذ۔ والقَضِیمَۃُ ج قَضَمٌ وقُضُمٌ واَقْضِمَۃٌ: چاندی، چمڑے کا فرش جو مجرم کے نیچے بچھا دیتے ہیں تاکہ خون سے زمین خراب نہ ہو۔ چمڑا، سفید چمڑا جس پر لکھا کرتے تھے۔

(۞) قَضَمَ ــ وقَضِمَ ــ قَضْمًا ہ: کو کاٹنا، کترنا۔ قُضَامَۃ: نمک لگا کر بھونے ہوئے چنے، مٹر، قسم قسم کے اخروٹ، بادام، جوز، پستے وغیرہ، دانہ دنکا، چوگا، طعمہ الحیوانات القاضِمۃ: کترنے والے جانور۔

قضی: قَضَی یَقْضِیْ قَضَاءً حَاجَتَہُ: ضرورت پوری کرنا اور اس سے فارغ ہونا۔ ــ الشیئَ: کو مضبوطی سے بنانا اور اس کا اندازہ کرنا۔ ــ وَطَرَہُ: مراد کو پہنچنا۔ ــ عَبْرَتَہُ: تمام آنسو بہا دینا۔ ــ الدَّیْنَ: قرض ادا کرنا کہا جاتا ہے قَضٰی مِنْہُ العَجَبَ: پر بہت زیادہ تعجب کیا۔ لاَ اَقْضِی مِنْہُ العَجَبَ: یعنی تعجب کا حق ادا کرنا ممکن نہیں کیونکہ معاملہ بہت عظیم الشان

ہے۔ الصلوۃَ: نماز ادا کرنا۔ الامرَ الیہ: کو تک پہنچانا۔ العهدَ: کو نافذ کرنا۔ علیہ عهداً: کو وصیت کرنا۔ الرجُلُ وقَضٰی نَحْبَہٗ وقَضٰی اَجَلَہٗ وقُضِیَ عَلَیْہِ: مرنا، کہا جاتا ہے ضربہ فقضی علیہ کو مار کر قتل کر ڈالا یا کو جان سے مار ڈالا۔ قَضّٰی تَقْضِیَۃً: مرنا۔ تَقْضِیَۃً و قِضَاءً وَطَرَہٗ: کی مراد بر آنا۔ الامرَ: معاملے کا نفاذ کرنا۔ تَقَضّٰی وانْقَضٰی الشیئُ: فنا ہونا، ختم ہونا۔ تَقَاضٰی ہٗ الدَّیْنَ وغیرَہٗ و بالدَّیْن: سے قرض کا تقاضا کرنا اور وصول کرنا۔ اِقْتَضٰی اِقْتِضَاءً الحالُ کذا: ایسا چاہنا لازم کرنا۔ ہ الدَّیْنَ وغیرَہٗ: سے قرض وغیرہ کا مطالبہ کرنا اور لینا کہا جاتا ہے۔ اِفْعَلْ ما یَقْتَضِیْہِ کَرَمُكَ: وہ کرو جو تمہارے کرم کا تقاضا ہو۔ اِسْتَقْضٰی اِسْتِقْضَاءً فلاناً الدَّیْنَ: سے قرض ادا کرنے کا مطالبہ کرنا۔ سَمٌّ قَاضٍ: زہر قاتل۔ القَاضِیَۃُ: موت، کہا جاتا ہے۔ اَتَتْ عَلَیْہِ القَاضِیَۃُ: یعنی اسے موت آئی۔ القَضٰی و القَضَاءُ ج اَقْضِیَۃٌ: ادا القَضَّاء اسم مبالغہ مضبوط زرہ۔ القَضِیُّ: موت کہا جاتا ہے۔ رَجُلٌ قَضِیٌّ: جلد فیصلہ کرنیوالا مرد۔

۲۔ قَضٰی یَقْضِیْ قَضَاءً و قَضْیًا و قَضِیَّۃً بینَ الخصمین: مقدمہ کے دو فریقوں کے درمیان فیصلہ کرنا۔ الامرَ لہٗ او علیہ: کے موافق یا مخالف معاملہ کا فیصلہ کرنا۔ اسے لازم کرنا۔ —— الشیئَ: کو جتانا، بیان کرنا۔ قَضّٰی تَقْضِیَۃً و قِضَّاءً فلاناً: کو قاضی بنانا۔ قَاضٰی مُقَاضَاۃً فلاناً الی الحاکم: کو فیصلہ کے لئے جج کے پاس لے جانا۔ —— ہٗ علیٰ مال: مال پر صلح کرنا۔ تَقَاضٰی المتخاصمان اِلی الحاکم: دونوں کا جج کے پاس فیصلہ کے لئے جانا۔ اِقْتَضٰی اِقْتِضَاءً الامرُ الوجوبَ: صیغہ امر کا وجوب پر دلالت کرنا۔ اِسْتَقْضٰی اِسْتِقْضَاءً السلطانُ فلاناً علینا: کو پر قاضی بنانا۔ — ہ: کو فیصلہ کے لئے طلب کرنا۔ اُسْتُقْضِیَ فلانٌ: قاضی بنایا جانا۔ القاضِیُ (فا) حاکم شرعی، جج۔ قَاضِی القُضَاۃِ: قاضیوں کا رئیس۔ چیف جسٹس۔ القَاضِیَۃُ: القاضی کا مونث۔ القَضٰی والقَضَاءُ ج اَقْضِیَۃٌ: حکم۔ القَضِیَّۃُ (مص) ج قَضَایَا، قَضٰی: کا اسم —— عند المنطقیین: وہ قول جس کے کہنے والے کو سچا یا جھوٹا کہا جا سکے۔ المُسَلَّمَۃُ: تسلیم شدہ فیصلہ۔

۳۔ تَقَضَّی البازی: باز کا ٹوٹ پڑنا۔ اس کی اصل تَقَضَّضَ ہے ضاد اخیرہ کو تخفیف کے لئے یاء سے بدل دیا گیا ہے۔

۴۔ القِضَۃُ ج قِضٰی وقِضَات وقِضُوْن (ن): ایک ترش قسم کی گھاس۔

(ف) قَضٰی اَجَلَہٗ: فوت ہونا، مرنا، قضی العَجَبَ من: پر بڑا استعجاب ہونا، بہت ششدر ہونا، قَضٰی نَحْبَہٗ: اپنی قسم، یا عہد پورا کرنا، مرنا۔ قَضٰی وَطَرَہٗ: اپنا مقصد حاصل کرنا، خواہش پوری ہوتی دیکھنا۔ قُضِیَ الامرُ: معاملہ کا فیصلہ ہوگیا، قطعی فیصلہ کرلیا گیا۔ قُضِیَ امرُہٗ و قُضِیَ علیہ: وہ ختم ہوگیا۔ قَضٰی: فیصلہ، عدالتی فیصلہ۔ قضاء: اختتام، خاتمہ، اخیر، تمام، تکمیل، تعمیل، خواہش، (آرزو کی) تسکین، ضرورت کی چیز مہیا کرنا، درخواست کے مطابق عمل، فرض یا قرضہ کی ادائیگی، وقت مدت گزارنا، تقدیر، مقدر، فیصلہ، عدالتی فیصلہ، فرمان، نفاذ قانون، انتظام، عدالت، عدلیہ، اصول، قانون، نظام عدالت، ججی، —— علی: کو سزا کا حکم، کا قلع قمع، کا قتل، کو نا کام بنا دینا، جمع اَقْضِیَۃ: ضلع، صوبہ قضاء اللّٰہ: وفات، القضاء الشرعی: شریعت پر مبنی عدالتی اختیار، شرعی قانون، دارُ القضاء: عدالت محکمۃ القضاء الاداری: انتظامی عدالت القضاء والقدر: تقدیر۔ بالقضاء والقَدَر یا قضاءً و قَدَرًا: تقدیر سے حکم الٰہی سے۔ قُضِیَ القضاء: حکم الٰہی پورا ہوا، موت اللہ تعالیٰ کی رضا سے واقع ہوئی۔ قضائی: عدالتی، انصاف کرنے سے متعلق، قانونی، عدالتوں سے متعلق، حارس قضائی جمع حُرّاس قضائیون: قانونی طور پر مقرر متولی یا ناظم، دیوالئے کا متولی، تصفیہ کرنے والا، قرقی کرنے والا قَضْوِیَۃُ الصلح: صلح کرانے والے جج کا اختیار قَضِیّۃ جمع قَضَایا: نالش، مقدمہ، (قانونی) کیس، قانونی قضیہ، معاملہ، قضیہ، مسئلہ، کلیہ (ریاضی) مسئلہ (ریاضی)۔ مُقَاضاۃ: مقدمہ کی سماعت، انقضاء: گزرنا، خاتمہ، اختتام، (وقت، مدت کا) فرض کا انعدام۔ اقتضاء: ضرورت، احتیاج عند الاقتضاء: ضرورت پڑنے تو، اگر ضروری ہو۔ قاضٍ: فیصلہ کن، جان لیوا، مہلک۔ جمع قُضاۃ: جسٹس، جج، مجسٹریٹ، قاضی جمع قَوَاضٍ: ضروریات، ہنگامی صورت حالات۔ سَمٌّ قاضٍ: زہر قاتل۔ ضَرْبَۃٌ قاضیۃ: جان لیوا یا مہلک چوٹ، ضرب، گھونسا، مکا۔ —— علی: کے خلاف فیصلہ کن ضرب۔ پچھاڑنے والی ضرب Knock out رای من قواضِی الذِّمَّۃ أن: کو اپنا فرض سمجھنا۔ قاضی البحث یا قاضی التحقیق: تفتیشی مجسٹریٹ قاضی الاحالۃ: مدعا علیہ کے استغاثہ پر مقدمہ کی سماعت کرنے والا جج، قاضی الصلح: صلح کرانے والا جج۔ مَقْضِیّ: فیصلہ کیا ہوا، ختم کیا ہوا، کیا ہوا، مکمل کیا ہوا، بجا لایا ہوا، پورا کیا ہوا، انجام دیا ہوا وغیرہ الامرُ المَقْضِی: جو بات ہو ہی چکی، اٹل بات مُتَقاضٍ جمع مُتَقاضُون: فریق مقدمہ۔ متقاضیان: مقدمہ کے دو فریق مُتَقاضِیّ: قانونی استغاثہ کی شرط پر مُقْتَضٰی: ضروری، مطلوبہ۔ جمع مُقْتَضَیات: ضرورت، احتیاج، حاجت بِمُقْتَضٰی: کے مطابق، کے تحت، عند مقتضیات الاحوال: اگر حالات کا تقاضا ہو۔

قطّ: ۱۔ قَطَّ ـُ قَطًّا القلمَ ونحوَہٗ: قلم پر قط لگانا۔ —— البیطارُ حافرَ الدابۃ: سلوتری کا چوپایہ کے کھر تراشنا۔ اور ہموار کرنا قَطَّطَ الخَرَّاطُ الخشبۃَ: خرادی کا لکڑی کو تراشنا اور ہموار کرنا۔ اِقْتَطَّ الشیئُ: منقطع ہونا۔ —— القلمَ: قلم پر قط لگانا۔ —— البیطارُ حافرَ الدابۃِ: سلوتری کا چوپایہ کے کھر تراشنا اور ہموار کرنا۔ اِنْقَطَّ الشیئُ: کٹنا، منقطع ہونا۔ قَطْ حَسْبُ کے معنی میں آتا ہے جیسے قَطِی وقَطْكَ و قَطْ زَیْدٍ دِرْهَمٌ بمعنی حَسْبِی وحَسْبُكَ و حَسْبُ زَیْدٍ دِرْهَمٌ فرق یہ ہے کہ قط مبنی ہے اور حسب معرب اسم فعل ہو کر بمعنی یکفی بھی مستعمل ہے اس صورت میں نون وقایہ کے ساتھ بناء علی السکون کی حفاظت کیلئے قطنی کہا جاتا ہے، اگر تقلیل کا ارادہ ہو تو ساکن کر دیتے ہیں جیسے مَا عِنْدِیْ اِلَّا هٰذَا قَطْ اور اگر ہمزہ وصل کے ساتھ ملے تو آخر کو کسرہ دیدیتے ہیں جیسے مَا عَامَلْتُہٗ اِلَّا هٰذَا قَطِ الدَّهْرَ اور کبھی تحسین لفظ کے لئے اس کے شروع میں فاء داخل کرتے ہیں جیسے رَأَیْتُہٗ مَرَّۃً فَقَطْ یعنی میں نے اس کو صرف ایک ہی مرتبہ دیکھا۔

قَطُّ: ظرف زمان ہے اور استغراق ماضی کے لئے آتا ہے اور نفی کے ساتھ مختص ہے جیسے مَا فَعَلْتُ هٰذَا قَطُّ اور کبھی قُطُّ اور قَطُ بھی کہا جاتا ہے۔ القِطُّ ج قُطُوطٌ: حصہ، چیک، حساب کا رجسٹر، رات کا ایک حصہ۔ قَطَاطِ: اسم فعل حَسْبُ کے معنی میں۔ القِطَاطُ ج اَقِطَّۃٌ: چوپایہ کے سم کا گھیرا، پہاڑ کا کنارہ، نمونہ کہ جس کو دیکھ کر کوئی چیز قطع کریں: —— والقَطِیْطَۃُ ج قَطَائِطُ: غار کا بالائی کنارہ کہا جاتا ہے: جَاءَتِ الخَیْلُ قَطَائِطَ: گھوڑے گروہ در گروہ آئے۔ القَطَّاطُ: اسم مبالغہ، خراد کرنے والا۔ المِقَطُّ والمِقَطَّۃُ: قط زن جس پر کاتب قلمیں بناتا ہے۔ المِقَطُّ: گھوڑے کے پہلو کی ہڈی کے سرے کا منتہا۔

۲۔ قَطَّ ـِ قَطًّا و قُطُوطًا و قَطَّ السِعْرُ: بھاؤ گراں ہونا

صفت قَطٌّ و قَاطٌّ و قَاطِطٌ سِعْر قَاطٌّ و قَاطِطٌ و مَقْطُوْطٌ: گراں (گراں بھاؤ، گراں نرخ)۔

۳۔ قَطَّ ۔ وَقَطِطَ ۔ قَطَطًا و قَطَاطَةً الشَّعرُ: بال چھوٹے اور گھنگریالے ہونا صفت قَطٌّ و قَطَطٌ رَجُل قَطٌّ و قَطَطٌ چھوٹے گھنگریالے بالوں والا ج قَطُّوْنَ وقِطَاطٌ و اَقْطَاطٌ و قَطَطُوْنَ. اِمْرَاَةٌ قَطَّةٌ و قَطَطٌ گھنگریالے بالوں والی عورت۔ القِطَاطُ ج اَقِطَّةٌ بالوں کا گھنگریالا پن۔ القَطَوْطٰی چھوٹے چھوٹے قدم رکھنے والا۔

۴۔ القِطُّ جمع قِطَاطٌ و قِطَطَةٌ واحد قِطَّةٌ (ح): بلّی۔ قِطُّ الزَّبَادِ دیکھئے لفظ الزباد۔

۵۔ قَطْقَطَ قَطْقَطَةً الحَجَلَةُ: حجلہ کے پردہ کی آواز آنا۔ ــ السحابُ بادل کا اولے یا تھوڑی بارش برسانا القِطْقِط اولے یا تھوڑی بارش۔

۶۔ تَقَطْقَطَ الرجُلُ فی الامر معاملہ کے سر پر سوار ہونا۔ ــ فی البلاد ملک میں جانا۔ ــ الدلو الی البئر ڈول کا کنویں میں نیچے جانا

۷۔ تَقَطْقَطَ الرجُلُ: جلدی جلدی چلنا۔ القَطْقَاطُ: تیز رو، تیز رفتار والا۔

◯ قَطُّ: کبھی نہیں، ہرگز نہیں بالکل نہیں، صیغہ ماضی کے انکار والے جملوں کے ساتھ، کبھی قَطَاط: خرادیا۔ قُطَيْطَةٌ: بلی کا بچہ۔ قِطَّة: بلی۔

قطب: ۱۔ قَطَبَ ـِ قَطْبًا الشیئَ کو جمع کرنا، کاٹنا۔ ــ الشرابَ: میں ملاوٹ کرنا۔ ــ الرجُلَ کو غضبناک کرنا۔ ــ الجوالقَ: گون کے دونوں گوشوں کو ملانا۔ ــ الاناءَ: برتن بھرنا۔ القومُ: جمع ہونا۔ قَطَبَ قَطْبًا و قُطُوْبًا الرجلُ: ترش روئی کرنا صفت۔ قَطِبٌ۔ قَطَّبَ الرجُلُ: ترش روئی کرنا ــ الشرابَ: میں ملاوٹ کرنا۔ اَقْطَبَ القومُ: جمع ہونا، اکٹھا ہونا۔ ــ الشرابَ: میں ملاوٹ کرنا۔ القَاطِبُ و القَطُوْبُ ترش رو، شیر، کہا جاتا ہے۔ جَاءُ وْا قَاطِبَةً یعنی سب آئے (قَاطِبَةً حالیت کی بناء پر منصوب ہے۔) القُطْبُ ج اَقْطَابٌ چکی کی کیل جس پر چکی گھومتی ہے۔ القُطْبُ ج اَقْطَابٌ وقُطُوْبٌ وقِطَبَةٌ مدارِ کار، کہا جاتا ہے هُوَ قُطْبُ ذَالِكَ الْاَمْرِ وہ معاملہ کا محور ہے و صَاحِبُ الْجَيْشِ قُطْبُ رَحَى الحَرْبِ سالار لشکر جنگ کا مدار ہے، قوم کا سردار جو ان کے معاملات نبٹاتا ہے یا سلجھاتا ہے۔ فُلَانٌ قُطْبُ بَنِي فُلَانٍ فلاں شخص اپنے قبیلہ کا رہنما ہے (فک) فرقدین اور جدی کے درمیان ایک ستارہ کا نام جس سے قبلہ کی تعیین کرتے ہیں۔ یہ ستارہ ہمیشہ ایک ہی جگہ رہتا ہے اس لئے اسے قطب الرحی سے تشبیہ دی گئی ہے۔ (ھ) متحرک کرہ پر ایک نقطہ ثابتہ۔ ــ عند الجغرافیین زمین کے محور کا کنارہ اور وہ دو ہیں قطب شمالی اور قطب جنوبی۔ القُطْبَانِ السَّمَاوِيَّانِ (فلک) قطب شمالی اور جنوبی القُطْبُ و القِطْبُ و القُطُبُ ج اَقْطَابٌ چکی کی کیل جس پر چکی گھومتی ہے۔ القُطْبَةُ ج قُطَبٌ ہدف کا پیکان، چکی کی کیل جس پر چکی گھومتی ہے۔ ــ عند الجغرافیین قطب یا زمین کے محور کا کنارہ۔ القِطَابُ: گریبان کے ملنے کی جگہ یا اس کا نچلا حصہ ملاوٹ۔ القُطَابَةُ: گوشت کا ٹکڑا۔ القَطِيْبُ ملاوٹ والا مشروب۔ ــ والقَطِيْبَةُ اونٹنی اور بکری کا ملایا ہوا دودھ، کہا جاتا ہے۔ جَاءَ القومُ بِقَطِيْبَتِهِمْ یعنی سب آئے۔ المَقْطُوْبُ ملایا ہوا مشروب۔

۲۔ القَطْبُ کسی چیز کو لینے کے بعد باقی کو انکل سے بغیر وزن کے لینا، کہا جاتا ہے اَخَذَهُ قَطْبًا: اس نے اسے انکل سے بغیر وزن کے لے لیا۔ القُطْبَةُ ج قُطَبٌ (ن): ایک قسم کی گھاس القِطْبِيّ (ن): ایک قسم کی نباتات جس سے رسی بنائی جاتی ہے۔ القُطْبَانُ (ن): ایک قسم کی نباتات۔

◯ قَطَبَ ـِ قَطْبًا و قُطُوْبًا: بھویں سکیڑنا (ــ حاجِبَیْهِ بھویں سکیڑنا) تیوری چڑھانا، گھورنا، قہر آلود نگاہیں ڈالنا، تیز تیز نظروں سے دیکھنا۔ ــ جبینہ: تیوری چڑھانا۔ قَطَّبَ بمعنی بالا، نیز قَطَّبَ ہ کو سینا۔ تَقَطَّبَ: چہرہ تاریک ہو جانا۔ استقطب ہ: میں دو متضاد یا برعکس رجحانات پیدا کرنا۔ قُطْب جمع اَقْطَاب محور، دھرا، سرا زمین کے محور کا کوئی ایک سرا، مقناطیس کا قطب، چول، مدار، محور، مرکزی نقطہ، بنیادی نقطہ، رہنما، قائد، رہبر، سب سے بڑی یا اہم شخصیت، مشہور شخصیت (عموما جمع میں مستعمل ہے) قطب الرَّحَی مدار، محور (کسی چیز کا) القطب الشمالی قطب شمالی، القطب الجنوبی قطب جنوبی، قطب سالب برقی خانے کا منفی سرا۔ قطب منفی، منفی برقیرہ قطب مُوجَب: برقی خانہ کا مثبت سرا، مثبت قطب، مثبت برقیرہ۔ قُطْبِی: قُطْبِی الشَفَق القطبی قطبی روشنی۔ قُطْبَة ٹانکا، بخیہ۔ قَطُوب تیوری چڑھانے والا، چیں بجبیں، گھورنے والا، بڑے تیوروں سے دیکھنے والا، قہر آلود نگاہیں ڈالنے والا، تیز تیز نظروں سے دیکھنے والا۔ استقطاب متضاد، رجحانات قَاطِبَةً سب بلا استثناء، سب، ہر ایک، انفرادی اور اجتماعی طور پر۔

قطر: ۱۔ قَطَرَ ـُ قَطْرًا العیرُ اونٹ پر قطران ملنا قَطَرَ قَطْرًا و قُطُوْرًا و قَطَرَانًا الماءُ: پانی کا بہنا اور قطرہ قطرہ ٹپکنا۔ ــ الصَّمغ من الشجرة درخت سے گوند نکلنا۔ قَطَّرَ الماءَ: کو ایک ایک قطرہ ٹپکانا۔ ــ الدواءَ: دوا کا پانی انبیق سے کشید کرنا۔ ــ الثوبَ کپڑے کو عود کی دھونی دینا۔ اَقْطَرَ الماءَ: کو ایک ایک قطرہ ٹپکانا۔ ــ الماءُ: پانی کا بہنا۔ ــ الشیئُ کے ٹپکنے کا وقت قریب ہونا تَقَطَّرَ: عود کی دھونی دیا ہوا ہونا۔ ــ الماءُ: پانی کا قطرہ قطرہ بہنا۔ تَقَاطَرَ الماءُ: پانی کا بہنا اور ایک ایک قطرہ گرنا۔ اِسْتَقْطَرَ الماءَ وغیرَہُ: پانی وغیرہ ٹپکانے کی خواہش کرنا اور اس میں مشغول ہونا۔ القَاطِرُ (فا) ٹپکنے والا گوند، (ن) دم الاخوین (بوٹی ہے) القُطْرُ و القُطُرُ عود، اگر۔ جس کا دھواں لیا جاتا ہے۔ مثلا اگربتی وغیرہ۔ القَطْرُ (مص) ج قِطَارٌ بارش، کسی بہنے والی چیز کا قطرہ، ٹپک۔ القَطْرَةُ ج قَطَرَاتٌ قطرہ سے اسم مرہ، نقطہ، کہا جاتا ہے رَمَاهُ اللهُ بِقَطْرَةٍ اللہ اس پر مصیبت نازل کرے۔ القُطَارُ: زہر جو کثرت کی وجہ سے ٹپکے۔ والقَطُوْرُ والمِقْطَارُ بہت برسنے والا بادل۔ القُطَارَةُ: قطرہ، تھوڑا پانی۔ القَطْرَانُ والقِطْرَانُ والقَطِرَانُ: (ک) کولتار کی مانند ایک چیز جو درختوں سے بنایا جاتا ہے مثلا صنوبر اور قیدار القُطَارِيُّ والقُطَارِيَّةُ: سانپ۔ المِقْطَرُ والمِقْطَرَةُ ج مَقَاطِرُ: دھونی دینے کا انگارہ دان المَقْطُوْرُ (مفع): قطران ملا ہوا۔ ــ اَرْضٌ مَقْطُوْرَةٌ: بارش شدہ زمین۔

۲۔ قَطَرَ ـُ قَطْرًا الابلَ: اونٹوں کو ایک قطار میں کرنا کہا جاتا ہے۔ قَطَرَ البَعِيْرَ اِلَى البَعِيْرِ ایک اونٹ کو دوسرے اونٹ کے قریب کر دیا۔ ــ الثوبَ کپڑے کو سینا، کہا جاتا ہے۔ مَا اَدْرِیْ مَنْ قَطَرَهُ اَوْمَنْ قَطَرَ بِهٖ مجھے نہیں معلوم کہ اس کو کون لے گیا (اور یہ نفی کے ساتھ خاص ہے)۔ قَطَرَ قَطْرًا الرجُلُ دانہ وغیرہ کا وزن لے لینا اور باقی ماندہ اشیاء کو اسی حساب سے اندازے سے بغیر وزن کے لینا۔ قَطَّرَ و اَقْطَرَ الابلَ اونٹوں کو ایک قطار میں کرنا۔ تَقَاطَرَ القومُ: گروہ گروہ کا پے در پے آنا۔ القَاطِرَةُ: القاطر کا مونث۔ انجن (ریل گاڑی کا) القَطْرُ غلے وغیرہ کا وزن لے لینا اور باقی کو اسی حساب سے بلا وزن کے انکل لے لینا۔ القِطَارُ من الابل: ج قُطُرٌ و قُطُرَاتٌ: اونٹوں کی قطار، ٹرین، برقی ٹرین کہا جاتا ہے قطار سكة الحديد و القطار الحديدی ٹرین القِطَارَةُ اونٹوں کو ایک قطار میں ایک کے پیچھے ایک باندھنا، کہا

جاتا ہے۔ مَرَّتْ بِہٖ قِطَارَةُ جَمَالٍ: اس کے پاس سے اونٹوں کی قطار گزری۔ المِقْطَرَةُ: وہ لکڑی جس کے سوراخوں میں قیدیوں کے پاؤں داخل کئے جاتے ہیں المُقَاطَرَةُ: غلے وغیرہ کو وزن کر کے لینا اور کواسی حساب سے اٹکل سے لینا، کہاجاتا ہے۔ اَکْرَاهُ مُقَاطَرَةً: یعنی آمدورفت کیلئے کرایہ کیا۔

۳-قَطَرَ ـُ قَطْرًا هُ: کوتخت پچھاڑنا۔ قَطَرَ قُطُوْرًا فی الارض: زمین میں جانا۔ اَقْطَرَ هُ: کوایک جانب گرا دینا۔ تَقَطَّرَ الرجلُ: اپنے آپ کواوپر سے پھینک دینا، گرنا۔ ــــ بہ: کوایک جانب گرادینا۔ تَقَاطَرَا: کناروں کا مقابل ہونا۔ القُطْرُ ج اَقْطَارٌ: اقلیم، گوشہ، جانب (ھ): وہ خط مستقیم جو دائرہ کو تقسیم کر دے اور مرکز سے گزر کر محیط پر ختم ہو۔ فی المضلّع وفی المتوازی السطوح: (ھ): وہ خط مستقیم جو غیر متواتر سروں کو ملائے۔ قطر الشمس الظاهر (فلك): ایسا زاویہ جس پر سورج اس زمینی مرکز سے نظر آتا ہے اَقْطَارُ الدنیا: دنیا کی چاروں جہتیں۔

۴-اَقْطَرَ النبتُ: نباتات خشک ہونے لگنا اِقْطَرَّ واِقْطَارَّ: خشک ہونے لگنا۔

۵-تَقَطَّرَ عن کذا: سے پیچھے رہنا۔

۶-اِقْطَرَّ و اِقْطَارَّ الرجلُ: غضب ناک ہونا۔

۷-اِقْطَرَّ واِقْطَارَّتِ الناقةُ: اونٹنی کا دم اور سراٹھانا۔

۸-القِطْرُ: تانبے کی ایک قسم، پگھلا ہوا تانبا، ایک قسم کی چادر۔ القُطْرَةُ و القُطَيْرَةُ: معمولی چیز، گھٹیا چیز۔

۹-قَطْرَبَ: جلدی کرنا۔ ـ هُ: کو پچھاڑنا۔ تَقَطْرَبَ: سر کو حرکت دینا۔ قطرب کے مشابہ ہونا۔ القُطْرُبُ: پچھاڑا ہوا۔ (ح): ایک کیڑا جو ہر وقت حرکت کرتا ہے یا جگنو، (ح): بال گرا ہوا بھیڑیا، (خ): بھوت، چھوٹا کتا، چھوٹے جن، چور، جاہل، بے وقوف، بزدل۔ (طب): مالیخولیا کی ایک قسم (ن): ایک خاردار پودہ جو گزرنے والے سے چمٹ جاتا ہے۔

۱۰-قَطْرَنَ البعیرَ: اونٹ پر قطران ملنا۔ القَطْرَانُ والقِطْرَانُ والقَطِرَانُ (ك): کولتار کی مانند ایک چیز جسے بعض درختوں سے بنایا جاتا ہے۔

○ قَطَرَ ـُ قَطْرًا و قَطَرَانًا: ٹپکنا، رسنا۔ قَطَّرَ هُ: کو ٹپکانا، قطروں میں گرانا یا بہانا، قطروں میں انڈیلنا یا ڈالنا، فلٹر کرنا، کو چھاننا یا اس کی تقطیر کرنا، کو باریک، عمدہ یا خالص بنانا، الائش سے صاف کرنا، کشید کرنا، کا عرق کھینچنا، کو مقطر کرنا، اونٹوں کو آگے پیچھے ایک قطار میں ڈوری سے باندھ کر کھڑا کرنا، اونٹوں کی قطار بنانا، گاڑیاں جوڑنا، بحری جہاز کو زنجیر کی مدد سے کھینچنا، نگ بوٹ کے ذریعے کشتی کھینچنا۔ تَقَطَّرَ: قطروں میں گرنا یا بہنا، ٹپکنا، رسنا، قطرہ قطرہ یا تھوڑی مقدار میں گرنا یا بہنا۔ ــــ الی: میں رچ بس جانا، چھوٹے شگافوں یا سوراخوں میں سے گزرنا۔ تَقَاطَرَ الی: کسی کے پاس ہجوم کرنا، جوق در جوق چلے آنا، ہجوم کی صورت اختیار کرنا۔ ــــ علی: کسی جگہ میں ہجوم کرنا، جوق در جوق چلے آنا، ریوڑ کی صورت میں اکٹھا ہونا۔ اِسْتَقْطَرَ هُ: کو ٹپکانا، گرانا، کشید کرنا، مقطر کرنا، تقطیر کے ذریعے نکالنا۔ قَطْرٌ: ٹپکنا، رسنا، ٹپکا۔ قَطْرَةٌ واحد جمع قِطَارٌ: قطرے، چھوٹے چھوٹے اجزا یا ٹکڑے، بارش۔ ــــ: شربت۔ قَطْر جمع قُطُورَات: ٹرین (ریل گاڑی کی) قَطْرِجی جمع قَطْرِجِیة: کانٹا بدلنے والا، ریل پٹڑیوں کے کانٹے بدلنے والا۔ قُطْر جمع اَقْطَار: خطہ، علاقہ، ضلع، سیکشن، زمین کا قطعہ، منطقہ، ملک، (دائرہ کا) قطر، وتر، بندوق وغیرہ کی نالی کا قطر۔ القُطْرُ المصری: مصر۔ نِصفُ قُطْرِ الدائرة: دائرہ کا نصف قطر۔ اربعة اقطار الدنیا: چاروانگ عالم۔ الروعة التی تاخذنی من جمیع اقطاری: وجد جو مجھے مکمل طور پر شیفتہ رکھتا ہے۔ جو میرے دل میں پوری طرح سرایت کر جاتا ہے۔ قُطْرِی: علاقائی، ملکی، قطری۔ قُطَیْرَة: چھوٹی بوند، چھوٹا، جزیا ٹکڑا۔ قِطَار جمع قِطَارَات و قُطُرَات: اونٹوں کی قطار، ٹرین (ریلوے کی) ریل روڈ، سپاہیوں کی ایک قطار۔ قِطَارُ البضاعة: مال گاڑی۔ قِطَار حدیدی: ریلوے ٹرین۔ قطار خاص (خصوصی او مخصوص): سپیشل ٹرین۔ قِطَار الرکاب: پسنجر ٹرین، مسافر گاڑی۔ قِطَار سَبَّاق: ایکسپریس ٹرین، تیز رو ٹرین، قطار سریع: ایکسپریس ٹرین۔ قِطَارٌ وَقَّاف: لوکل ٹرین۔ قَطَّارَة: ڈراپر، قطرہ ریز، قطرہ ریز ٹیوب، رقیق اشیاء کو ناپنے یا منتقل کرنے اور سوراخ دار سرے کی درجہ بندنلی۔ قَطِرَان: تارکول، گندہ بروزہ، قیر۔ مِقْطَر جمع مَقَاطِر: عوددان اگردان، بخوردان، عود سوز۔ مِقْطَرَة جمع مَقَاطِر: عوددان، اگردان، بخوردان، عود سوز، شکنجہ (سزا دینے کا ایک آلہ)۔ قَاطِرَة جمع قاطرات: ریل کا انجن، ڈیزل انجن سے چلنے والی پہیے دار گاڑی، ریل کار۔ مَقْطُورَات: ٹریلر، ٹرک ٹریلر (جمع) مُقَطَّرَات: سپرٹ (الکحل میں کسی بنیادی یا اڑ جانے والی شئے کا تیار کیا ہوا محلول، سپرٹ کے محلول۔ قَطْرَمِیز: شیشے کی بڑی بوتل یا مرتبان۔ قَطْرَنَ هُ: کو کولتار سے لتھیڑنا، کو کولتار سے لیپنا۔

قطع: قَطَعَ ـَ قَطْعًا و مَقْطَعًا و تِقِطَّاعًا الشیئَ: کو کاٹنا، جدا کرنا۔ ــــ الصلوةَ: کو باطل کرنا۔ ــــ فی القول: یقین کرنا کہاجاتا ہے۔ اِنِّیْ اَقْطَعُ بِذٰلِكَ قَطْعًا: میں اسے یقین سے کہتا ہوں۔ ــــ هُ عن حقّهِ: کو سے منع کر دینا۔ ــــ الطریق علی السالکین: چلنے والوں پر راستہ بند کرنا اور اسے خوفناک بنانا۔ قَطَعَ قَطْعًا و قُطُوْعًا النهرَ: نہر عبور کرنا۔ ــــ لسانَهُ: احسان کر کے کی زبان بندی کرنا۔ ــــ هُ بالحجة: کو دلیل سے سرزنش کرنا۔ ــــ ه بالقطیع او السوط: کو چھڑی یا کوڑے سے مارنا۔ قَطَعَ قَطْعًا الحوضَ: حوض کو آدھے تک بھر کر پانی روک دینا۔ فلانٌ الحبلَ او بحبلٍ: اپنے آپ رسی سے گلا گھونٹنا۔ ــــ عنقَ دابته: کو بیچنا۔ له قطعةً من المال: کو دینے کے لئے مال کا ایک حصہ جدا کرنا۔ قَطَعَ قَطْعَةَ الصدیقَ: دوست کو چھوڑ دینا۔ ــــ قَطْعًا و قَطِیْعَةً رَحِمَه: رشتہ داروں سے جدائی اختیار کرنا۔ ــــ قَطِیْعَةً السیّدُ علی عبده: مالک کا اپنے غلام پر ٹیکس عائد کرنا، کہاجاتا ہے۔ قَطَعَنِی الثوبُ: کپڑا میرے قد کے لئے کافی ہے۔ ــــ قُطُوْعًا و قِطَاعًا و قَطَاعًا الطیرُ: پرندوں کا ٹھنڈے ممالک سے گرم ممالک کی طرف جانا صفت قَوَاطِعُ ذَوَاهِبُ او رواجع قَطَعَ ــــ قُطُوْعًا و قِطَاعًا و قَطَاعًا ماءُ البئر: کنوئیں کا پانی ختم ہونا یا کم ہونا۔ قَطِعَ ـَ قَطْعًا و قُطْعًا و قَطْعَةً و قُطَاعًا ت یدُهُ: مرض کی وجہ سے یا کاٹنے سے کا ہاتھ جدا ہونا۔ قَطُعَ ـُ قَطَاعَةً: کلام پر قادر نہ ہونا۔ ــــ لسانُهُ: زبان کی تیزی کا جاتا رہنا۔ قُطِعَ النفسُ: سانس کٹ جانا۔ ــــ الرجلُ: عاجز ہونا۔ یا نا امید ہونا۔ ــــ بہ: آرزو پوری ہونے سے پہلے روکا جانا۔ صفت مقطوع بہ۔ قَطَّعَ الشیئَ: کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ ــــ الخمرَ بالماءِ: شراب میں پانی ملانا۔ ــــ الفرسُ الخیلَ: گھوڑے کا دوسرے گھوڑوں پر سبقت کرنا۔ الفرسُ الجریَ: نشاط کی وجہ سے قسم قسم کی چال چلنا۔ ــــ اللّٰهُ علیه العذابَ: کو گوناں گوں عذاب دینا۔ ــــ الشعرَ: شعر کی تقطیع کرنا، کہاجاتا ہے۔ قَطَّعَنِی الثوبُ: کپڑا میرے قد کے لئے کافی تھا۔ هٰذَا الثَّوْبُ یُقَطِّعُكَ قَمِیصًا: یہ کپڑا تمہارے کرتے کے لئے کافی ہے، کہاجاتا ہے۔ قُطِّعَ فِی بَطْنِهٖ: اس کے پیٹ میں مروڑ ہوا۔ قَاطَعَ مُقَاطَعَةً ه: سے قطع تعلق کرنا۔ اسی سے ہے مقاطعة بلدٍ لحاصلات و منتجات بلد آخر و لکل معاملة معه: ایک ملک کا دوسرے ملک کی پیداوار، مصنوعات اور اس کے ساتھ ہر قسم کے کاروبار کا بائیکاٹ کرنا۔

فلان فلانًا بسيفيهما: ایک دوسرے کو تلوار دکھلانا کہ کس کی تلوار زیادہ کاٹ دار ہے۔ الاجيرَ على كذا و كذا من الاجر او العمل: سے اجرت پر کام طے کرنا۔ قاطعوا لحومهم بالسيف: ایک دوسرے کے گوشت کو کاٹنا۔ اَقْطَعَ فلانًا: کو نہر عبور کرانا۔ ت الدجاجة: مرغی کا انڈے دینے سے رک جانا۔ القومُ: قوم سے بارش کا منقطع ہو جانا۔ الرجُلُ: لاجواب ہونا۔ هُ بالحجة: کو دلیل سے خاموش کر دینا۔ عن اهله: اپنے اہل سے جدا ہونا۔ ماءُ البئر: کنویں کا پانی ختم ہونا۔ السماءُ بموضع كذا: کسی جگہ بارش رک جانا۔ هُ الحطبَ: کو لکڑی کاٹنے کی اجازت دینا۔ الامیرُ الجندَ البلدَ: امیر کا فوجیوں کو کسی علاقہ کی پیداوار بطور رزق بنا دینا۔ اِنْقَطَعَ الشيئُ: سے منقطع ہونا، کہا جاتا ہے۔ اِنْقَطَعَنِي الثوبُ: کپڑا میری قامت کے لئے کافی ہے۔ تَقَطَّعَ: کٹنا، ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔ الظلُّ: سایہ سمٹنا، کم ہونا، ابتدائے دن میں سایہ لمبا ہوتا ہے اور جوں جوں آفتاب بلند ہوتا جاتا ہے سایہ کم ہوتا جاتا ہے۔ اور سمٹتا جاتا ہے۔ تَقَطَّعُوا بينهم اَمْرَهُمْ: اپنے درمیان معاملہ میں تفریق کر لینا، کہا جاتا ہے۔ تَقَطَّعَتْ عَلَى هٰذَا الجَوَادِ اَعْنَاقُ الخَيلِ: یعنی اس گھوڑے سے گھوڑوں کی گردنیں نہیں ملیں۔ تَقَاطَعَ الشيئُ: جدا جدا ہونا۔ تَقَاطَعَا: ایک دوسرے سے قطع تعلق کرنا۔ اِقْتَطَعَ من المال قطعةً: سے کچھ لینا۔ مالَ فلانٍ: فلاں کے مال کو اپنے لئے لینا۔ ما في الاناء: برتن کا سب کچھ پی لینا۔ اِنْقَطَعَ: کا وقت ختم ہونا، کہا جاتا ہے۔ اِنْقَطَعَ الحَرُّ اَوِ البَرْدُ: گرمی یا سردی کا وقت جاتا رہا۔ الشيئُ: جدا ہونا۔ الغيثُ: بارش کا رکنا۔ النهرُ: نہر کا خشک ہونا یا روک دیا جانا۔ اللبنُ: دودھ میں پانی کا حصہ خشک ہو جانا۔ ماءُ البئر: کنویں کا پانی ختم ہونا۔ لسانُهُ: زبان کی تیزی کا جاتا رہنا۔ الكلامُ: کلام کا رک جانا۔ السيفُ: تلوار کا ٹوٹنا۔ الى فلان: سے خاص تعلق رکھنا۔ اُنْقُطِعَ بالمسافر: مسافر کی سواری کے جانور کا ہلاک ہونا یا اس کا زاد راہ کا ختم ہونا اور یوں سفر رک جانا۔ صفت مُنْقَطَعٌ به۔ اِسْتَقْطَعَهُ بلدًا او ثوبًا: سے جاگیر دینے کو کہنا، کپڑا قطع کرنے کو کہنا۔ اِقْطَوْطَعَتِ الطيرُ: پرندوں کا سرد سے گرم ممالک کی طرف جانا۔ القاطِعُ: کاٹنے کا آلہ۔ نمونہ جس پر کپڑا وغیرہ قطع کیا جائے، (کہا جاتا ہے قُطِعَ

الاَدِيمُ عَلَى القَاطِعِ: چمڑا مطلق نمونہ پر قطع کیا گیا، روکنے والا۔ الدَّوَاءُ القَاطِعُ: دوا جس کی طاقت ختم ہو گئی ہو۔ الطعامُ القاطعُ عند النصارى: ایسا کھانا جس میں نہ تو خشکی کے جانور کا گوشت ہو اور نہ ان میں سے کسی جانور کا دودھ ہو، اور ان کے نزدیک قاطع اسے کہتے ہیں جو گوشت اور دودھ سے پرہیز کرتا ہے۔ سيفٌ قاطعٌ: قاطع تلوار۔ لبنٌ قاطعٌ: کھٹا دودھ۔ برهانٌ قاطعٌ: یقین بخش اور زوردار دلیل۔ قاطع التيّار: بوقت ضرورت برقی رو منقطع کرنے کا آلہ۔ قاطعُ النهر عند العامة: نہر کا دوسرا کنارہ۔ قاطع الطريق ج قُطَّعٌ و قُطَّاعٌ: ڈاکو، چور۔ القاطعةُ ج قَوَاطِعُ: القاطع کا مونث۔ طَيرٌ قواطعُ: گرمی اور سردی میں ایک جگہ نہ رہنے والے پرندے۔ القَاطِعِيَّةُ (ت): استعمال سے ختم ہو جانے والے غلہ اور سامان وغیرہ کی مقدار۔ القُطْعُ: سانس رکنا۔ گرمی وغیرہ کی وجہ سے کنویں کے پانی کا انقطاع۔ پیٹ کا درد اور مروڑ۔ القَطْعُ (مص) بعض اعضاء جسم کی علیحدگی کہا جاتا ہے۔ اَلْاَمْرُ وَاقِعٌ قَطْعًا: یہ کام قطعی ہے۔ القُطوعُ المخروطية: اس کا واحد قطع ہے۔ گول مخروطی سطح کے ٹکڑے (ھ)۔ القِطْعُ ج اَقْطَاعٌ و اَقْطُعٌ و قِطَاعٌ: نیزے کا چوڑا اور چھوٹا پھل، درخت کا کاٹا ہوا ٹکڑا۔ ج قُطُوعٌ و اَقْطَاعٌ: رات کا ایک ٹکڑا، سوار کے نیچے بچھانے کا ٹکڑا، ایک قسم کا منقش کپڑا، کہا جاتا ہے ثوبٌ قِطْعٌ اَو اَقْطَاعٌ: یعنی کٹا ہوا کپڑا۔ القِطْعُ في الفرس: گھوڑے کی بعض رگوں کا کٹنا۔ القِطْعُ و القِطْعَةُ: رشتہ داروں سے قطع تعلق کرنے والا۔ القِطْعُ: درہم۔ القِطْعُ: جس کی آواز بند ہو جائے۔ القُطْعَةُ: گرمی وغیرہ کی وجہ سے کنویں کے پانی کا انقطاع۔ ج قُطَعٌ و قُطُعَاتٌ: کاٹا ہوا ٹکڑا، کاٹنے کی جگہ زمین کا ٹکڑا جو کسی کو دینے کے لئے جدا کیا جائے، کٹے ہوئے ہاتھ کا بقیہ حصہ، سفید آٹا، سفید آٹے کا بھوسہ، کتاب وغیرہ کی فصل۔ قُطُعَاتُ الشَّجَرِ و قُطُعَاتُهَا: درخت کے کٹے ہوئے حصوں کی گانٹھوں کے اطراف جنہیں کاٹنے پر وہ دوبارہ نکل آئیں۔ القِطْعَةُ ج قِطَعٌ: چیز کا حصہ۔ من الشِعْرِ: دس یا سات یا اس سے کم اشعار کی نظم۔ قطعة الدائرة (ھ): دائرہ کی قوس اور اس کے وتر کے درمیان محصور سطح۔ القَطَعَةُ ج قَطَعٌ و قَطَعَاتٌ: کاٹنے کی جگہ، کٹے ہوئے ہاتھ کا بقیہ۔ قَطَعَاتُ الشَّجَرِ: درخت کے کٹے ہوئے ٹکڑوں کی گانٹھوں کے اطراف جنہیں کاٹا جائے تو دوبارہ نکل

آتے ہیں۔ القِطَاعُ: رات کی پہلی تہائی، خصوصی قائد کی زیر نگرانی قلعہ، درہم۔ ج قِطَعَةٌ: کاٹنے کا آلہ۔ القَطَّاعُ: اسم مبالغہ، عمارتی پتھر کاٹنے والا۔ القُطَاعَةُ: کاٹنے میں جو گر جائے، کاٹا ہوا ٹکڑا، لقمہ جس میں سے آدھا کھا لیا جائے اور آدھا رہنے دیا جائے۔ القِطَاعَةُ في اصطلاح عامة النصارى: گوشت اور بعض کھانے کی چیزوں سے بعض مخصوص دنوں میں پرہیز۔ القَطُوعُ: بہت کاٹنے والا۔ من النوق: اونٹنی جس کا دودھ جلدی سے ختم ہو جائے۔ اِمْرَاَةٌ قَطُوعٌ: کھڑے ہونے میں سست عورت۔ القَطِيعُ: پہلی تہائی رات۔ ج قُطْعَانٌ و قِطَاعٌ و اَقْطَاعٌ جج اَقَاطِيعُ: بکریوں اور چوپایوں وغیرہ کا گلہ۔ ج قُطْعَانٌ و قِطَاعٌ و اَقْطِعَةٌ و اَقْطُعٌ و اَقَاطِعُ و قُطْعٌ و قُطُعَاتٌ: چھڑی جس سے تیر بنایا جائے۔ درخت یا ٹہنی سے جو کاٹا جائے۔ و ج قُطَعَاءُ و اَقْطِعَاءُ: نظیر، مثیل جیسے هُوَ قَطِيعُهُ: وہ خلقت اور قد میں اس کے مشابہ ہے۔ رَجُلٌ قَطِيعٌ مونث قَطِيعَةٌ: سانس پھولا ہوا مرد، چھڑی جس کے کنارے کاٹے ہوئے ہوں کہا جاتا ہے هُوَ قَطِيعُ القِيَامِ: وہ بوجہ ضعف یا فربہی کے اٹھنے سے عاجز ہے۔ اِمْرَاَةٌ قَطِيعٌ: کھڑے ہونے میں سست عورت کہا جاتا ہے۔ اِمْرَاَةٌ قَطِيعُ الكَلَامِ: کم بولنے والی عورت۔ القَطِيعَةُ ج قَطَائِعُ: جدائی، دو علاقوں کے درمیان قطع تعلقی، وظیفہ، ٹیکس، جاگیر، کہا جاتا ہے۔ اِتَّقُوا القُطَيْعَاءَ: قطع تعلقات سے بچو۔ الاَقْطَعُ مونث قَطْعَاءُ ج قُطْعٌ و قُطْعَانٌ: کٹے ہوئے ہاتھ والا، بہرا۔ رَحِمٌ قَطْعَاءُ: قطع تعلقات۔ الاِقْطَاعَةُ ج اِقْطَاعَاتٌ: فوجیوں کو دی ہوئی جاگیر۔ الاُقْطُوعَةُ: قطع تعلقات کی علامت کے طور پر وہ چیز جو ایک لڑکی دوسری کو بھیجے۔ التَّقْطِيعُ (مص) ج تَقَاطِيعُ: پیٹ میں مروڑ۔ تَقْطِيعُ الرَّجُلِ: قد و قامت۔ المُقْطَعُ: جس کی حجت منقطع ہو گئی ہو۔ المُقْطَعُ: اجنبی، جس کا نام دیوان وظائف میں نہ ہو یا وہ شخص جس کے ہم عصروں کو ملے اور وہ محروم رہے۔ مَقْطَعُ النهر: دریا کی پایاب جگہ۔ المَقْطَعُ ج مَقَاطِعُ: کاٹنے یا کٹنے کی جگہ، حرکت دینے والا حرف یا دو حرف جس میں سے دوسرا ساکن ہو، کہا جاتا ہے شَرَابٌ لَذِيذُ المَقْطَعِ: پینے کی چیز جس کا آخر خوشگوار ہو۔ مَقْطَعُ الحَقِّ: جس سے باطل منقطع ہو جائے۔ مَقْطَعُ الحَرْفِ: حرف کا مخرج یعنی حلق، زبان یا دونوں ہونٹ۔ مَقَاطِعُ الاَنْهَارِ: نہروں میں جہاں

گزرسکیں۔ ـــ الکلام: وقف کرنے کے مواقع۔

المِقطَعُ: نمونہ جس پر چمڑا وغیرہ کاٹا جائے، کاٹنے کا آلہ۔ سَیفٌ مِقطَعٌ: شمشیر براں۔ المِقطَاعُ: بھائی چارہ پر قائم نہ رہنے والا۔ بِئرٌ مِقطَاعٌ: کنواں جس کا پانی جلدی نیچے اتر جائے۔ مِقطَاعُ الکَلَام: وہ شخص جو لوگوں کو لاجواب کر دینے کا عادی ہو۔ قطع کلامی کا عادی۔ المَقطَعَۃُ: کاٹنے کی جگہ اور کاٹنے کا سبب، کہا جاتا ہے۔ اَلهَجرُ مَقطَعَۃٌ لِلوُدِّ: یعنی جدائی دوستی کے قطع کا سبب ہے۔ المُقَطَّعَۃُ و المُقَطَّعَاتُ: چھوٹے کپڑے اور یہ اسم جنس ہے اس کے لئے مفرد نہیں بلکہ سارے چھوٹے چھوٹے کپڑوں کو مُقَطَّعَاتِ اور مُقَطَّعَۃ کہتے ہیں۔ الثیاب المقطعة عند العامة: چیتھڑے۔ المُقَطَّعَاتُ من الشِّعرِ: چھوٹے اشعار یا رجز۔

مُقَطَّعَاتُ الشیی: کسی چیز کے وہ طریقے جن کی طرف اس کی تحلیل وترکیب ہو۔ المُتَقَطِّع: (فا) پست قد۔ غُرَّۃٌ متقطعة: پیشانی کی سفیدی جو نتھنوں سے بلند ہو کر آنکھوں تک پہنچے۔ الحمّی المتقطعة: (طب) باری کا بخار۔ المُنقَطِعُ: (فا) کہا جاتا ہے: هُوَ مُنقَطِعُ العِقَالِ فِي الشَّرِّ: یعنی کوئی اس کو روکنے والا نہیں، اور کہا جاتا ہے۔ هُوَ مُنقَطِعُ القَرِینِ: وہ بے نظیر ہے۔ المُنقَطِعُونَ عند النصاری: وہ فوت شدہ لوگ جن کے لئے دعا کرنے والا یا ان کے گناہوں کا کفارہ کرنے والا نہ ہو۔ المُنقَطِعُ من الوادی و نحوہ: وادی وغیرہ کا آخری سرا۔

○ قَطَعَ ـ قَطعًا ہ: درخت گرانا، تعلقات منقطع کرنا، ـــ ہ: کے ساتھ دوستی ختم کرنا، کا دل توڑنا۔ ـــ ہ/ہ: کی قطع کلامی کرنا، بات کاٹنا، بات میں مداخلت کرنا۔ ـــ ہ: برقی رو منقطع کرنا۔ ـــ ہ عن: کو سے باز رکھنا، پر کی قدغن لگانا، ممانعت کرنا، کو کچھ کرنے سے منع کرنا، کو سے محروم کرنا۔ ـــ ہ: کا حقہ پانی بند کرنا، کو ذات برادری سے باہر کرنا۔ ـــ فی: پر گہرا نقش کرنا، پر بہت اثر کرنا۔ ـــ ہ: (دریا کو) پایاب مقام سے عبور کرنا دریا یا سمندر) عبور کرنا، (ملک سے) گزرنا، ملک کے پار جانا (فاصلہ) طے کرنا، (خطرہ وغیرہ) سے بچ جانا (مشکل وغیرہ) دور کرنا، پر قابو پالینا۔ ـــ ہ فی کے ساتھ وقت گزارنا۔ ـــ ہ: خوراک کھانا، پینا، کو برت ڈالنا۔ ـــ ہ/ ب کا فیصلہ کرنا۔ ـــ ب کو تیقن سے کہنا، وثوق یا زور سے کہنا، کا وثوق سے اعلان کرنا۔ ـــ بأن دعوے سے کہنا کہ، ثابت کرنا کہ۔ قُطِعَ: ٹوٹنا، ٹوٹ جانا، ٹوٹ کر جدا ہونا، قطع کلامی کیا جانا۔ قطع الامل (الرجاء): امید ترک کر دینا، مایوس ہو جانا۔ الثمنَ: قیمت مقرر کرنا، قیمت پر رضامند ہو جانا۔ تذکِرَۃً (بطاقةً): ٹکٹ خریدنا، قطع علیه حدیثَهُ: کی بات کاٹنا، قطع کلامی کرنا۔ قَطَعَ دوراً: کسی دور یا مدت سے گزرنا، مرحلہ جھیلنا، قطع برأیٍ: پختہ رائے ظاہر کرنا، کی رائے کے حق میں فیصلہ کرنا۔ قطع برأیه: کسی کی رائے یا فیصلہ کے مطابق کوئی طرز عمل اختیار کرنا۔ قطع الرَحِمَ: رشتہ داری کے بندھن منقطع کر دینا۔ قرابت داری کے قواعد کی خلاف ورزی کرنا۔

قطع أشوَاطًا: ترقی کرنا، قطع شوطا کبیرا (بعیداً) فی التقدم (او الرُقِی): بہت ترقی کرنا، قطع علیه الطریق: کا راستہ منقطع کرنا، کی راہ میں حائل ہونا، کی راہ میں رکاوٹ کھڑی کرنا کی راہزنی کرنا۔ لا یقطع عقلهُ: وہ اس کو نہیں سمجھ سکتا یا اس پر یقین نہیں کرسکتا، یہ بات اس کے دماغ میں نہیں آئے گی۔ قطع عهداً: معاہدہ کرنا، ـــ عهداً لِ سے وعدہ کرنا، عہد کرنا، عہد و پیمان کرنا۔ قطع علی نفسه عهدًا او قطع الوعدَ علی نفسه ب کچھ کرنے کا عہد کرنا۔ قطع الکمبیالةَ: ہنڈی، بٹہ پر بیچنا یا خریدنا۔ قطع لسانَهُ: کو خاموش کر دینا، کی زبان بندی کرنا۔ قطع الوقت: وقت گزارنا، کاٹنا۔ قَطَّعَ ہ: کو ٹکڑوں میں کاٹنا، کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا، کا جوڑ جوڑ الگ کرنا، (گوشت) کھاتے وقت اس کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرنا، کو چیرنا پھاڑنا، کو گہرا زخم لگانا۔ ـــ ہ: اپنے ہاتھوں پر گہرا زخم لگانا۔ ـــ قطع کلامی کرنا یُقَطِّعُ القَلبَ: دل کے ٹکڑے ٹکڑے کر دینے والا۔ قَاطَعَ ہ: سے علیحدہ ہو جانا، سے دوستی ختم کر دینا، کا دل توڑنا، سے اچھے تعلقات نہ ہونا۔ ـــ ہ/ہ: کا بائیکاٹ کرنا، سے لین دین ترک کرنا۔ ملنا جلنا ترک کرنا، کے سدراہ ہونا۔ ـــ ہ: کی بات میں بول اٹھنا۔ قاطعه الحدیثَ: کی بات میں بول اٹھنا۔ اَقطَعَ ہ ہ: سے کچھ کٹوانا، کو کچھ کاٹنے دینا، کو دریا پایاب جگہ سے عبور کرانا یا عبور کرنے دینا، کو فوجی خدمت کے عوض کچھ بطور جاگیر یا معافی دینا، کو کچھ عطا کرنا۔ ـــ ہ: سے علیحدہ ہونا، جدا ہونا۔ ـــ عن: سے دوستی ختم کرنا۔ تَقَطَّعَ: کٹ جانا، الگ ہونا، جدا ہونا، منقطع ہونا، ٹوٹ جانا، ٹکڑے ٹکڑے ہونا، حصے بخرے ہونا، (برقی رو) کا وقفے والا ہونا، مسلسل بہاؤ والا نہ ہونا، (الفاظ، اسلوب) کا بے ربط ہونا، وقتی طور پر ناکارہ ہو جانا تَقَطَّعَت به الحبالُ: سراسر بے بس ہونا، کچھ نہ کرسکنا۔ تقطعت به الاسبابُ: مزید کچھ نہ کرسکنا، بدحواس ہو جانا۔ هدفٌ تتقطع دونَهُ الاعناق: ناقابل رسائی ہدف۔ تَقَاطَعَ: جدا ہونا، الگ ہونا، ایک دوسرے سے علیحدہ ہو جانا، باہمی تعلقات ختم کرنا، ایک دوسرے کا دل توڑنا۔ ـــ مع: سڑکوں یا خطوط کا کسی چیز کو کاٹتے ہوئے گزرنا، کا متقاطع ہونا، سڑک یا خط کا دوسرے کو عبور کرنا، کاٹنا۔

اِنقَطَعَ من /عن: سے علیحدہ ہونا، منقطع ہونا۔ ـــ منقطع ہونا، ٹوٹنا، جدا ہونا، کٹ جانا، بند ہو جانا، رک جانا، ختم ہو جانا، معطل ہونا۔ ـــ عن: کو کرنے سے رک جانا، کو چھوڑ دینا، سے باز رہنا، کو روک دینا، سے دستبردار ہونا، سے پرے رہنا۔ ـــ ل/ الی: پر توجہ دینا، میں لگ جانا، کے لئے وقف ہو جانا، کو تن دہی سے کرنا، پر ہمہ تن متوجہ ہونا، میں مشغول یا لگا رہنا، کے لئے اپنا پورا وقت دینا۔ اِقتَطَعَ من: کا کچھ حصہ لینا۔ ـــ ہ من: کو سے لینا، عاریتاً لینا، چننا، کا انتخاب کرنا، کو ایک ایک کرکے چننا، تھوڑا تھوڑا کرکے جمع کرنا (مثال کے طور پر کتاب سے کہانی)۔ ـــ ہ من: کو سے پھاڑنا نکالنا (جیسے کتاب سے صفحہ) ـــ ہ: (کوپن) الگ کرنا، کو حاصل کرنا، علیحدہ اٹھا رکھنا، پر قابض ہونا، پر قبضہ کرنا، سے استفادہ کرنا۔ استقطع ہ ہ: سے کی بطور جاگیر درخواست کرنا۔ ـــ ہ: کوئی رقم مجرا کرنا، قَطع: تفریق، تنہائی، مجرائی، کٹوتی، چھوٹ (جمع اقطاع) کتاب کی تقطیع (جمع قطوع: ) سیکشن (جومیٹری)

قَطعًا: یقیناً، قطعاً، ٹھیک ٹھیک طور پر، وثوق سے، بے شک (نفی کے ساتھ) مطلقاً نہیں، قطعاً نہیں، کسی طرح بھی نہیں، ہرگز نہیں۔ قطع الحسابات: حساب کی بے باقی، قطعُ الطریق: رہزنی، قزاقی، قطع الطریق علی: کی زبردستی رکاوٹ، قطعُ الماهیة: تنخواہ کی مجرائی، تنخواہ میں کمی۔ سِعرُ (معدلُ) القطع: کٹوتی کی شرح، بینک کی شرح۔ قطع الرُبع: ایک تختہ کے چار ورق کی تقطیع۔ قطع کتبِ الجیب: جیبی سائز (کتاب) قطعُ مخروطٍ یا قطعٌ مخروطی: گاؤدم (مخروطی) سیکشن (جومیٹری) قطع زائد: قطعہ زائد، قطعہ ہذلولی (جومیٹری) قطع مُکافِئ: شکل شلجمی (جومیٹری) قطع ناقِص: بیضوی شکل (وہ ہندسی شکل جو مخروط کو ترچھا تراشنے سے بنتی ہے) (جومیٹری) قطعاً للوقت: تفریحاً محض وقت گزارنے کے لئے۔ بِقطعِ النظرِ عن: سے قطع نظر، کے علاوہ۔ همزة القطع: جدا کرنے والا ہمزہ۔ قَطعِی: اٹل، طے شدہ، قطعی، یقینی، پس وپیش کے بغیر، حد بندی کیا ہوا، واضح، غیر مبہم، اثباتی، ایجابی، مثبت

فیصلہ کن۔ قطعاً: یقیناً، بالکل، قطعاً، صاف طور پر، واضح طور پر، پر زور طریقہ پر، صاف صاف، غیر مشروط طور پر۔ قطعیۃ: یقین، ایقان، یقینی امر، وضوح، قطعیت، ایجاب، اثبات۔ قِطعَۃ جمع قِطَع: ٹکڑا، پرزہ، ریزہ، ڈھیلہ، ڈلا، ڈھیر، قاش، پھانک، حصہ، سیکشن، ڈویژن، قطعہ، سکہ، بحری یونٹ، یونٹ۔ قطعۃ الدائرہ یا القطعۃ الدائریۃ: دائرہ کا قطعہ (جومیٹری)۔ قطعۃ الترکیب: (مشین، آلات) کا حصہ۔ قطعۃ الازدواج: جوڑنے والا عنصر (بجلی) قطعۃ مسرحیۃ: سٹیج ڈرامہ۔ قطعۃ غِنائیۃ: نغمہ نگاری۔ قطعۃ غیار یا قطعۃ التغییر: سپیئر پارٹ۔ قطعۃ فَنِّیۃ: تخلیقی چیز، فنکاری کا نمونہ۔ القطعۃ الکُرَوِیۃ: کروی قطعہ (جومیٹری) قطعۃ سنبلیۃ: ڈرامہ، سٹیج ڈرامہ۔ قطعۃ موسیقیۃ: نغمہ نگاری، نغمہ گری۔ قطعۃ مالیۃ: سکہ۔ العمل بالقطع: ٹھیکہ کا کام۔ قُطعَۃ جمع قُطُعات و قُطَع: کٹا ہوا ٹکڑا، ٹکڑا، ٹھنٹھ، ٹنڈ، زمین کا قطعہ، زمین کا ٹکڑا۔ قَطَعَۃ جمع قَطَعات و قَطَع: ٹھنٹھ، ٹنڈ۔ قِطاع و قُطاع جمع قطاعات: حصہ، قطعہ (جومیٹری) قطاع غرضی: اندرونی منظر، اندرونی منظر کی تصویر۔ القطاع الدائری: دائرہ کا قطعہ۔ القطاع الکُرَوِی: کروی قطعہ۔ قَطّاع: پتھر کاٹنے والا، لکڑیاں کاٹنے والا۔ بالقَطّاعِی: خوردہ فروشی سے۔ قطیعۃ: ناچاقی، جدائی، علیحدگی، افتراق، بے گانگی، کشیدگی، رنجش، رشتہ داروں میں دشمنی قطیعۃ الرَّحِم۔ بمعنی بالا جمع قَطائع: جاگیر، حق خدمت، جاگیر دارانہ ریاست، تعلقہ، جاگیری زمین۔ اَقطَع: زیادہ یقین بخش، زیادہ فیصلہ کن (مونث قَطعاء): ایک بازو والا، گونگا۔ مَقطَع جمع مَقاطِع: چوراہا، پایاب مقام، نقطہ، تقاطع، اندرونی منظر، اندرونی منظر کی تصویر، سیکشن، ڈویژن، رکن تہجی، گیت کا ٹکڑا، جانوروں کا ریوڑ، گلہ، مقطع الرأی: فیصلہ۔ مِقطَع جمع مَقاطع: کاٹنے کا آلہ۔ مقطع السیجار: سگار و چرٹ، کاٹنے والا مقطع الورق: کاغذ کاٹنے کا چاقو، تقطیع: اراضی کے ٹکڑے ٹکڑے کرنا، تقسیم، حصے بخرے کرنا، بند بند جدا کرنا، انقطاع، توڑنا، مداخلت، خلل اندازی، قطع کلامی، خلل، رکاوٹ، قولنج، درد شکم، تقاطیع: شکل، صورت، قد وقامت، حصے، ارکان تقاطیع الوجہ: چہرہ مہرہ، چہرے کے خدوخال مُقاطَعَہ جمع مقاطعات: علاقہ، خطہ، حصہ، قطعہ، ضلع، صوبہ۔ اِقطاع و اِقطاعۃ جمع اِقطاعات: جاگیر، تعلقہ، جاگیرداری والی زمین۔ ذو الاقطاع: جاگیردار۔ اِقطاعی: جاگیردارانہ جمع اقطاعیون: جاگیردار۔ اقطاعیۃ: جاگیرداری الاقطاعیۃ: جاگیردارانہ نظام۔ اِنقطاع التیار: بجلی کا انقطاع، بدون انقطاع یا من غیر انقطاع: مسلسل، لگاتار، پے درپے، دائماً، خلل اندازی کے بغیر۔ قاطِع: کاٹ دار، تیز، یقین بخش، زوردار، قوی معقول یا دل کو لگتی ہوئی (گواہی) ناقابل تردید، فیصلہ کن (ثبوت)، طے شدہ، فیصلہ شدہ، واضح، غیر مبہم، قطعی، صریح، آخری، فیصلہ کن، حتمی، غیر مشروط، کھٹا (دودھ)، خط قاطع، نصف دائرے اور مماس کا وتر (جومیٹری) جمع قواطع: پردہ، پارٹیشن، بصفۃ قاطعۃ: یقیناً سنٌّ قاطعۃ: اگلا دانت۔ طیر قَواطِع: خاص موسم میں نظر آنے والے پرندے۔ قاطع التذاکر: ٹکٹ فروش، کنڈکٹر۔ قاطعۃ: برقی رو کا راستہ توڑنے والا، سرکٹ بریکر (بجلی) مقطوع بہ: طے شدہ، فیصلہ شدہ، ختم کیا ہوا، کر گزرا ہوا، (معاملہ وغیرہ) جمع مقاطیع: چھوٹی نظم۔ مقطوع النظیر: انوکھا، لاثانی، لاجواب، بے نظیر، مفرد، بے بدل۔ مقطوعۃ جمع مقطوعات و مقاطیع: ٹکڑا (موسیقی کا) مقطوعۃ موسیقیۃ: نغمہ نگاری، نغمہ گری، موسیقی کا ٹکڑا۔ بالمقطوعیۃ: سارا ایک ہی بار، یکشت۔ مُتَقَطِّع: کٹا ہوا، پھٹا ہوا، منقطع، رک رک کر بہنے والی (برقی رو) مرحلہ وار (تحریک، حرکت) وقفہ دار، غیر مسلسل (آواز) بے ربط (الفاظ)، تیار متقطع الٹی رو، بدلو رو۔ (AC= alternating current) مُنقَطِع: کٹا ہوا، جدا کیا ہوا، علیحدہ کیا ہوا، ٹکڑے ٹکڑے کیا ہوا، ٹوٹا ہوا، روکا ہوا، منقطع (برقی رو) وقفہ دار، دور افتادہ (علاقہ)۔ — ل/ الی کے لئے وقف، نذر کیا ہوا، مخصوص، وقف کیا ہوا، مقرر یا مامور، منقطع النظیر و منقطع القرین: بے نظیر، یکتا، یگانہ، بے مثال، فقید المثال، منفرد۔ غیر مُنقَطِع: لگاتار، مسلسل، غیر منقطع، پے درپے، متواتر مُستَقطَع: کٹوتی (تنخواہ سے) مجرا شدہ رقم۔

قطف ا۔ قَطَفَ ـِ قَطفاً و قَطَفَہٗ: پر خراش کرنا۔ القَطَفُ ج قُطُوفٌ: اثر، نشان۔ القَطفُ (مص) ج قُطُوفٌ: خراشنا، خراش۔

۲۔ قَطَفَ ـِ قَطفاً الثمر: پھل چننا۔ — الشیئَ: کو اچک لینا۔ — مَعسَلتَہٗ: چھتہ سے شہد نکالنا۔ قَطَفَ الثمرَ: پھل چننا۔ — الشیئَ: کو اچک لینا۔ — الدقیق: آٹے کو اچھی طرح چھاننا (عامیہ) — الجزّارُ اللحمَ: قصائی کا گوشت سے ہڈیاں نکالنا اَقطَفَ الکرمُ: انگور توڑنے کے قابل ہونا۔ اِقتَطَفَ الثمرَ: پھل چننا۔ — الشیئَ: کو اچک لینا۔ — الکلام: کلام کا خلاصہ کرنا۔ القِطفُ ج قِطافٌ و قُطُوفٌ: توڑا ہوا پھل، انگوروں کا خوشہ۔ (توڑنے کے وقت) القَطافُ و القِطافُ: پھل توڑنے کا موسم، چننا۔ القُطافۃُ: انگور توڑتے وقت جو گر پڑے۔ القَطِیفُ: توڑا ہوا۔ المَقطَفُ ج مَقاطِفُ: ٹوکری جس میں پھل چنا جائے، المِقطَفُ: قینچی جس سے پھل کاٹا جائے، خوشہ کی جڑ آٹا چھاننے کی چھلنی۔

۳۔ قَطَفَ ـُ قِطافاً و قُطُوفاً الفرسُ وغیرہُ: گھوڑے وغیرہ کا آہستہ آہستہ چلنا۔ اَقطَفَ الرجلُ: ست رفتار جانور کا مالک ہونا۔ القَطُوفُ من الدوابّ ج قُطُفٌ: ست رفتار جانور۔

۴۔ القَطَفُ (ن): سبزی واحد قَطَفَۃٌ (ن) پہاڑی درخت جس کی لکڑی مضبوط ہوتی ہے۔ القِطفَۃ (ن): ایک خاردار سبزی جس کا اندرونی حصہ سرخ اور اس کے پتے خاکستری ہوتے ہیں۔ القَطِیفَۃ (ن): ایک قسم کی نباتات جسے سالف العروس بھی کہتے ہیں اس کی کئی اقسام ہیں اس کے تنہ پتے اور پھول ارغوانی رنگ کے ہوتے ہیں اور اس کی ایک قسم (قطیفۃ الذیل) کا پودا تزئین وآرائش کے لئے لگایا جاتا ہے۔ القَطِیفَۃُ ج قُطُفٌ و قَطائِفُ: روئیں دار چادر القَطائِفُ: میٹھی ٹکیا، میٹھی روٹی المُقَطَّفُ: پست قد مرد۔

قطل ا۔ قَطَلَ ـُ قَطلاً الشیئَ: کو کاٹنا۔ — عُنُقَہٗ: کی گردن پر مارنا۔ قَطَّلَ الشیئَ: کو کاٹنا۔ — ہٗ: کو پچھاڑنا یا ایک پہلو پر گرا دینا۔ تَقَطَّلَ الجذعُ: تنہ کا جڑ سے کٹنا۔ القُطلُ و القَطِیلُ من الشجر و نحوہ: کٹا ہوا درخت وغیرہ کہا جاتا ہے۔ نَخلَۃٌ قَطِیلٌ وَجِذعٌ قُطُلٌ و قَطِیلٌ: یعنی جڑ سے کٹا ہوا کھجور کا درخت اور تنہ۔ القَطِیلَۃُ: جھاڑن جس سے پانی وغیرہ خشک کیا جائے۔ المِقطَلَۃُ ج مَقاطِلُ: کاٹنے کا لوہا۔ المُقَطَّلُ (مفع): پکا ہوا۔

۲۔ القَطلَبُ: واحد قَطلَبَۃٌ (ن): ایک درخت جس کے پتے متناسب، بڑے اور بیضوی شکل کے اور پھول سفید گھنٹی کی شکل کے اور پھل انگور جیسے ہوتے ہیں اس کی ایک قسم جسے القطلب العثکولی کہتے ہیں مشرق قریب کے ممالک میں بکثرت ہوتی ہے۔

☉ قَطَفَ ـِ قَطفاً و قُطُوفاً ہ (پھول، پھل) چننا، توڑنا، (پھل) جمع کرنا، پھلوں کی کٹائی کرنا (پتے وغیرہ) توڑنا، (ملائی، پپڑی) اتارنا۔ قَطَفَاہ پر

خراش ڈالنا۔ قَطَفَ بمعنی قَطَفَ اِقْتَطَفَ ہ: (پھول، پھل) چننا، توڑنا، (پھولوں کو) جمع کرنا، (پھولوں کی) کٹائی کرنا۔ ۔ ہ کو توڑنا۔ ۔ ہ من: میں سے کوئی چیز منتخب کرنا۔ قَطْف: چننا، توڑنا، وغیرہ قُطُوف: خراش، قِطف: چنا ہوا، پھل، توڑا ہوا پھل، قِطَاف: چننا، جمع کرنا، پھلوں کی کٹائی، کٹائی کا موسم، دَانِي القُطُوف: رسائی میں، موجود، استعمال میں آسان، برتنے میں سہل، قریب ہی، قَطُوف جمع قُطُف: چھوٹے قدموں والا، آہستہ، ست، قَطِيفَة: مخمل، پلش۔ قَطَائِف و قَطَايِف (جمع) چھوٹی تکونی میٹھی ٹکیاں، جو پگھلے ہوئے مکھن میں تلی جاتی ہیں۔ مِقْطَف جمع مَقَاطِف: پھل چننے کا آلہ، چاقو مَقْطَف جمع مَقَاطِف: ٹوکری۔ مُقْتَطَف جمع مقتطفات: منتخب ٹکڑا، انتخاب، چنی ہوئی چیزیں۔ قَطْقُوطَة: نوجوان لڑکی۔ قَطَلَ ـُ قَطْلًا و قَطَّلَ ہ: کو روکنا، آگے نہ بڑھنے دینا۔ قِطِيلَة: تولیہ، فرش صاف کرنے کا کپڑے کا چھوٹا ٹکڑا، صافی، تولیہ۔

قطم: ۱۔ قَطَمَ ـِ قَطْمًا اللحمَ وغيرَهُ: گوشت وغیرہ کا خواہشمند ہونا۔ قَطِمَ ـَ قَطَمًا: گوشت وغیرہ کا خواہش مند ہونا صفت قَطِمٌ۔ القَطَامُ (ح): شکرا، گوشت کا شوقین شکرا۔ القَطَامِيُّ و القُطَامِيُّ (ح): تیز نظر کا شکرا جو شکار کی طرف نظر اٹھائے رہتا ہے۔ رَجُل قَطَامِيٌّ: معاملات میں خود سر مرد۔ المِقْطَم ج مَقَاطِم: چنگل۔

۲۔ قَطَمَ ـِ قَطْمًا ہُ: کو دانت سے کاٹ کر چکھنا۔ ـ العُودَ: کو دانت سے کاٹ کر سختی، نرمی محسوس کرنا۔ ـ الشيئَ: کو کاٹنا۔ قَطَمَ الشاربُ: پینے والے کا شراب چکھنا اور منہ بنانا۔ القُطَامَةُ: جو منہ سے کاٹا جائے پھر پھینک دیا جائے۔ القَطَامِيُّ و القُطَامِيُّ: تیز شراب۔ القَطِمُ: غضبناک۔ القَطِيمَةُ: دودھ جس کا ذائقہ متغیر ہو گیا ہو، ٹکڑا، غلہ کا ایک لپ کہا جاتا ہے شَيئٌ مُزٌّ المَقْطَمِ: مزے کے لحاظ سے کھٹی میٹھی چیز۔

۳۔ القِطْمَارُ و القِطْمِيرُ (ز): کھجور کی گٹھلی اور پھل کے درمیان باریک چھلکا، کہا جاتا ہے مَا اَصَبْتُ مِنْهُ قِطْمِيرًا: یعنی میں نے اس سے کچھ نہیں پایا۔

○ قِطْمَة: ٹکڑا، لقمہ، نوالہ۔ المُقَطَّم: قاہرہ کے مشرق میں پہاڑی سلسلہ۔ لايملك قِطْمِيرًا: وہ کسی چیز کا بھی مالک نہیں۔

قطن: ۱۔ قَطَنَ ـُ قُطُونًا في المكان وبه: میں اقامت کرنا، کو وطن بنانا۔ ـ الرجلَ: کی خدمت کرنا۔ قَطَّنَهُ بالمكان: کو میں اقامت کرانا۔ القَاطِنُ (فا ج قُطَّانٌ و قَاطِنَةٌ و قَطِينٌ): کسی جگہ مقیم قَاطِنَاتُ مَكَّةَ وَقُطَّنُهَا: مکہ کے کبوتر۔ القَطَنُ (مص) ج اَقْطَانٌ: اقامت کی جگہ۔ القَطَانَةُ: ہانڈی۔ القُطْنِيَّةُ و القِطْنِيَّةُ ج قَطَانِيُّ: دانے جو پکائے جائیں جیسے مسور، چنا وغیرہ۔ القَطَانِيَّاتُ: اس کے لئے قرنیات کا لفظ ملاحظہ کریں۔ القَطِينُ القَاطِنُ کی جمع، کسی جگہ مقیم، گھر کے لوگ، خادم، نوکر چاکر (واحد و جمع) یا ج قُطُنٌ کہا جاتا ہے: هؤلاءِ قَطِينُ فُلَانٍ یعنی یہ لوگ فلاں کے نوکر چاکر ہیں۔ و قَطِينُ اللّٰهِ: اللہ کے حرم کے رہنے والے لوگ۔ القَطِينَةُ: گھر کے رہنے والے۔

۲۔ قَطِنَ ـَ قَطَنًا ظهرُهُ: کی پیٹھ کا جھکنا صفت اَقْطَنُ۔ القَطَنُ ج اَقْطَانٌ: پشت انسانی کا پست اور ہموار حصہ۔

۳۔ قَطَنَ الكرمُ: انگور کی بیل کا شگوفہ دار ہونا۔ ـ الطعامُ و نحوه عند العامة: کھانے وغیرہ کا بدبودار ہونا، باسی ہونا۔ القُطْنُ: ایک ٹکڑے کو قُطْنَة کہتے ہیں بعض اوقات اس کی جمع اَقْطَانٌ آتی ہے (ن): کپاس، روئی۔ القُطُنُ (ن): کپاس روئی، القَطَّان: روئی فروش۔ القِطْنِيَّةُ القُطْنِيَّةُ: روئی کے بنے ہوئے کپڑے۔ القَيْطَانُ: ریشم وغیرہ سے جوری کی مانند بنا جائے۔ المَقْطَنَة: زمین جس میں کپاس بوئی جائے۔

۴۔ القَطَنُ ج اَقْطَانٌ: پرندہ کی دم کی جڑ، دونوں سرینوں کے درمیان۔ القِطْنَةُ: اوجھ کا پرت دار حصہ۔ القَطِنَةُ: اوجھ کا پرت دار حصہ سرینوں کے درمیان کا گوشت۔ القِطَانُ ج قُطُنٌ: ہودج کی لکڑی۔ اليَقْطِينُ واحد يَقْطِينَةٌ (ن): بیل والی نباتات جیسے کھیرا، ککڑی وغیرہ، یہ کدو کے لئے اکثر مستعمل ہے۔

قطو: ۱۔ قَطَا ـُ قَطْوًا: بوجھل چال سے چلنا۔ ـ الماشي: آہستہ چلنا یا نشاط سے چلنا۔ ـ ت القطا: قطا کا آواز کرنا۔ تَقَطَّى: دیر کرنا۔ اِقْطَوْطَى: آہستہ چلنا یا نشاط سے چلنا۔ القَطَاةُ ج قَطًا و قَطَوَاتٌ و قَطَيَاتٌ (ح): کبوتر کے برابر ایک پرندہ، جو رہنمائی کرنے میں ضرب المثل ہے کہا جاتا ہے۔ اَهْدَى مِنَ القَطَا: اور کہا جاتا ہے ذَهَبُوا فِي الْاَرْضِ بِقَطًا: زمین میں متفرق ہو گئے۔ القَطَوَانُ و القَطْوَانُ: آہستہ چلنے والا۔ القَطَوْطَى: آہستہ چلنے والا، لمبی ٹانگوں والا۔ تَقَطَّى الفرسَ: گھوڑے کے پچھے پر سوار ہونا۔ القَطَاةُ من الدابة: چوتڑ، ردیف کے بیٹھنے کی جگہ، دونوں سرینوں کے درمیان۔

۳۔ تَقَطَّى لاصحابه: ساتھیوں کو فریب دینا۔ ـ بوجهه عنه: سے روگردانی کرنا، اعراض کرنا۔

قعّ: ۱۔ قَعَّ ـُ قَعًّا ہُ: سے بے باکی سے گفتگو کرنا۔ اَقَعَّ القومُ: کھودنا اور کھاری پانی پر بھیڑ کرنا۔ القُعُّ و القُعَاعُ من المياه: بہت زیادہ کھاری پانی جس سے زیادہ کھاری پانی نہ ملے۔

۲۔ قَعْقَعَ قَعْقَعَةً السلاحُ: ہتھیار کا آواز نکالنا، کی جھنکار ہونا۔ ـ الشيئَ اليابسَ: کو آواز کے ساتھ حرکت دینا۔ ـ القداحَ: تیروں کو جوئے میں گھمانا۔ ـ ت عُمُدُهم: کوچ کرنا۔ ـ في الارض: جانا، کہتے ہیں۔ فلان ما يُقَعْقَعُ لَهُ بالشِّنَان: فلاں کو حوادثات زمانہ گھبراہٹ میں نہیں ڈال سکتے۔ تَقَعْقَعَ: مضطرب ہونا۔ حرکت کرنا، حرکت کے وقت آواز کرنا۔ ـ ت عُمُدُهم: کوچ کرنا۔ القُعْقُعُ (ح): سفید اور سیاہ دو رنگوں والا کوا جس کی دم لمبی ہوتی ہے۔ القَعْقَاعُ: ہتھیار کی جھنکار، آواز، خشک کھجور، شدید بخار جو داڑھوں پر اثر انداز ہو، راستہ جس پر مشقت سے چلا جائے۔ ـ و القُعْقُعَانِيُّ: چلتے وقت پاؤں کے جوڑوں کے پٹاخے نکلنے کی آواز والا۔ القَعْقَعَةُ: دانتوں کے رگڑنے کی آواز۔ القَعَاقِعُ قَعْقَعَةٌ کی جمع لگاتار گرج کی آوازیں القُعَاقِعُ: بہت آواز والا۔

قعب: ۱۔ قَعَّبَ فلانٌ في الكلامِ: حلق کے انتہائی حصہ سے بولنا۔ ـ الحافرُ: سم کا گنبد دار ہونا۔ القَاعِبُ: بلبلانے والا بھیڑیا۔ القَعْبُ ج اَقْعُبٌ و قِعَابٌ و قِعَبَةٌ: بڑا پیالہ۔ قَعْبُ الكلامِ: کلام کی گہرائی۔ القُعْبَةُ: پہاڑ کا گڑھا۔ القَعِيبُ: عدد کثیر۔

۲۔ القَعْبَلُ: دودھ دوہنے کا پیالہ، درشت خو مرد۔ ـ و القِعْبِلُ (ن): سانپ کی چھتری کی ایک قسم، (ن): ایک نباتات جو زمین سے اگے۔

قعث: ۱۔ قَعَثَ ـُ قَعْثًا و قَعْثَةً له من الشيئ: کو لپ بھر چیز دینا۔ اَقْعَثَ في ماله: میں فضول خرچی کرنا۔ ـ لَهُ العطيةَ: کو بہت عطیہ دینا۔ اِقْتَعَثَ الحافرُ: کھودنے والے کا کنویں سے بہت مٹی نکالنا۔ ـ لَهُ العطيةَ: کو بہت عطیہ دینا۔ القَعِيثُ: موسلا دھار بارش بھرا سیلاب۔

۲۔ قَعَثَ ـُ قَعْثًا و قَعْثَةً و قَعَّثَ الشيئَ: کو جڑ سے اکھیڑنا۔ اِنْقَعَثَ: جڑ سے اکھڑنا۔ ـ الحائطُ: دیوار کا جڑ سے گرنا۔

۳۔ القَعِيثُ: آسان۔

○ قُطْن و قُطُن جمع اَقْطان: کپاس، روئی، قطن خام: خام روئی، نہ بیلی ہوئی روئی۔ دھنی ہوئی روئی قطن

سکارتو: سوت کا گوڈر، قطن طبی: چوسنے والی روئی۔ قطن مُلتھب: تیزابی روئی۔ حطب القطن: لکڑی کی ہلکی چھپٹیاں (پیکنگ کی Excelsior) مِحلج القطن: کپاس بیلنے کی مشین، بیلن۔ قُطنی: کپاس کا، روئی کا۔ قُطنیة و قِطنیة جمع قطانی: دال (جیسے مسور، پھلی کے دانے وغیرہ) قُطانیة و قِطانیة: مکئی۔ قطّان: روئی کا تاجر، روئی کا کارخانہ دار۔ یقطین: (واحد یقطینة: ایک قسم کا کدو۔ مَقطنة: کپاس کے کھیت۔ قاطِن جمع قُطّان: مقیم، باشندہ، ساکن، متوطن، رہنے والا۔ قِیطان: ڈوری، طناب، تسمہ، لیس، جھالر جمع قیاطین۔

قعد ۱۔ قَعَدَ ـُ قُعُودًا و مَقعَدًا: کھڑے ہونے کے بعد بیٹھنا۔ قُعُودًا: کھڑا ہونا۔ ـــ بہ: کو بٹھانا۔ ـــ ت الفسیلة: پودے کا تناوالا ہونا۔ یہ صار اور طفق کے معنی میں بھی آتا ہے جیسے قعد یشتمنی: اس نے مجھے گالیاں دینا شروع کیں۔ قاعد مُقاعدةً: دوسرے کے ساتھ بیٹھنا۔ اَقعدہُ: کو بٹھانا۔ بالمکان: میں اقامت کرنا۔ ـــ الرجُلَ: کو کھڑا کرنا۔ ـــ البئرَ: کنواں بیٹھنے کے لائق کھودنا اور پانی تک نہ پہنچانا۔ اُقعِدَ: تعاد کی بیماری والا ہونا (تعاد ایک بیماری ہے جس میں آدمی چلنے پھرنے سے معذور رہتا ہے)۔ اِقتعَدَ الدابّةَ: چوپایہ کو سواری بنانا۔ القاعِدُ (فا) ج قُعُودٌ: غلے سے بھرے ہوئے گون۔ القاعِدةُ ج قواعِدُ: القاعد کی مونث، (ع ج): ریاضی کا قانون جبریہ، جسے دستور یا قانون بھی کہا جاتا ہے (ك) اَساسٌ ملاحظہ کریں۔ ـــ من البیت: گھر کی بنیاد۔ ـــ من الھودج: ہودج کی لکڑی۔ ـــ من البلاد: ملک کا سب سے بڑا شہر، اس سے ہے۔ قاعدة الطائرات: ائرپورٹ، ہوائی اڈہ۔ ـــ فی الاصطلاح: اصلی کلی جو سارے جزئیات پر منطبق ہو۔ ـــ عند الکتّاب: خط کی تعلیم کا نمونہ۔ ـــ قاعدة التمثال: وہ بلند چبوترہ وغیرہ جس پر مجسمہ نصب کیا جائے۔ القُعْدَةُ ج قُعُداتٌ: بیٹھنے کی چیز، زین وغیرہ۔ (ح): گدھا۔ ـــ من الابل: چرواہے کیلئے ہر حاجت میں سواری کا اونٹ۔ القَعْدَةُ: قعد سے اسم مرہ: انسان کے لئے سواری، غالیچہ۔ ـــ و القِعْدَةُ: جگہ جو بیٹھنے والا گھیرے ذو القَعدة و ذو القِعدة: قمری مہینوں میں سے گیارھواں مہینہ۔ بئرٌ قِعدَةٌ: بیٹھنے والے انسان کے حصہ جتنا اونچا کنواں القُعَدَةُ: بہت بیٹھنے والا، کہا جاتا ہے۔ ھُوَ قُعَدَةٌ ضُجَعَةٌ: وہ بہت بیٹھنے اور لیٹنے والا ہے یعنی بہت کاہل اور سست ہے۔ القَعْدَةُ: سواری، غالیچہ۔

الاَقْعَادُ و القُعَادُ (طب): ایک بیماری ہے، جس کو یہ لاحق ہو جاتی ہے وہ چلنے پھرنے سے معذور ہو جاتا ہے۔ القِعَادُ: بیوی۔ القُعَدِیُّ: بہت بیٹھنے والا، کہا جاتا ہے۔ رَجُلٌ قُعَدِیٌّ ضُجَعِیٌّ: بہت بیٹھنے اور لیٹنے والا امرد، عاجز، جس کا بیٹھا رہنے کو ہی جی چاہے۔ القُعَدِیَّةُ و القِعَدِیَّةُ: بہت بیٹھنے والا امرد۔ القَعَدِیُّ ج القَعَدِیَّةُ: اپنے مسلمان دشمنوں کے درمیان رہنے والا خارجی القَعُودُ ج اَقْعِدَةٌ و قُعُدٌ و قِعْدَانٌ و قَعَائِدُ: دوسرا ہونے تک والدین کا پہلا بچہ۔ اونٹنی یا گائے کا بچہ جو ماں سے علیحدہ کیا گیا ہو۔ و القَعُودَة ج اَقْعِدَةٌ و قُعُدٌ و قِعْدَانٌ و قَعَائِدُ من الابل: اونٹ جس کو چرواہا ہر ضرورت کے موقع پر استعمال کرے۔ القَعِیدُ واحد، جمع مذکر اور مونث کے لئے۔ ہم نشین، ٹڈی جس کے پر اچھی طرح نہ نکلے ہوں۔ نگہبان، کہا جاتا ہے قَعِیدَكَ اللّٰہَ و قِعْدَكَ اللّٰہَ: اللہ تیری حفاظت کرے، اور کہا جاتا ہے فلانٌ قعیدُ النسب: فلاں قریب النسب ہے۔ ـــ قَعِیدَا کُلِّ اَمْرٍ: دائیں بائیں کے محافظ۔ القَعِیدَةُ ج قَعَائِدُ: عورت، بیٹھنے کی چیز، بورا وغیرہ۔ القُعَیْدُ: قَعُودٌ کی تصغیر، اس سے مثل ہے۔ اِتَّخَذُوْہُ قُعَیْدَ الحَاجَاتِ: جب کہ کسی شخص سے ساری ضرورتوں میں کام لیں۔ الاَقْعَدُ النَّسَبِ: مورث اعلیٰ سے قریب النسب۔ المُقْعَدُ: قعاد کی بیماری والا۔ (ح): گدھ کا بچہ، ابھری ہوئی پستان، کہا جاتا ہے فلانٌ مُقْعَدُ الاَنْفِ: یعنی اس کے نتھنے کشادہ ہیں اور کہا جاتا ہے۔ فُلَانٌ مُقْعَدُ الحَسَبِ: فلاں شرف والا نہیں ہے۔ المُقْعَدَةُ: المُقعد کی مونث، کنواں جسے کھودا گیا ہو اور پانی نکلنے پر چھوڑ دیا گیا ہو۔ المُقْعَدَاتُ (ح): قطا کے بچے اٹھنے سے پہلے۔ (ح): مینڈکیں۔ المَقْعَدُ ج مَقَاعِدُ: بیٹھنے کی جگہ۔ المَقْعَدَةُ: بیٹھنے کی جگہ، شخص کا نچلا حصہ، پاخانہ کرنے کا برتن۔

۲۔ قَعَدَ ـُ قُعُودًا عن حاجتہ: سے پیچھے رہنا۔ ـــ ت النخلةُ: دوسرے سال پھل دینا کہا جاتا ہے قَعَدَ بِیْ عَنْكَ شُغْلٌ: مجھے تم سے کام کاج نے روک دیا۔ قَعَّدَہُ عن کذا: کو سے روک دینا۔ اَقْعَدَہُ عن الامر: کو سے روک دینا۔ تَقَعَّدَ: توقف کرنا۔ ـــ ہُ: سے ٹال مٹول کرنا۔ ـــ عن الامر: کام کا مطالبہ ترک کر دینا۔ تَقَاعَدَ بہ فلانٌ: کا حق ادا نہ کرنا۔ اِقْتَعَدَ کہا جاتا ہے۔ مَا اقْتَعَدَكَ عَنْہُ: کس چیز نے تمہیں اس سے روکا۔ القَعَدُ: وہ لوگ جو شریک جنگ نہ ہوں، خوارج۔ القُعْدُدُ: بزدل، کمینہ، مکارم اخلاق سے باز رہنے والا، گمنام۔ رَجُلٌ قُعْدُدَةٌ: بزدل۔

۳۔ قَعَدَ ـُ قُعُودًا فلانٌ بقرنہٖ: ہمسر کا جوڑ ہونا۔ ـــ للحرب: جنگجو لوگوں کو جنگ کے لئے تیار کرنا۔ القَعَدُ: فوجی لوگ جن کی تنخواہ مقرر نہ ہو۔

۴۔ قَعَدَ ـُ قُعُودًا ت المرأة: عورت کے شوہر کا لا پتہ ہونا۔ القاعِدُ ج قُعُودٌ: وہ عورت جس کا لڑکا اور شوہر کوئی نہ ہو۔

۵۔ قَعَدَ ہُ: کی خدمت کرنا، کہا جاتا ہے۔ قَعَدَ اَبَاہُ: اس نے اپنے باپ کو بٹھا دیا، کسب رزق کے بوجھ سے آزاد کر دیا۔ ـــ رجلَ: کی خدمت کرنا۔ ـــ اَبَاہُ: کو کسب رزق کے بوجھ سے آزاد کرنا۔ تَقَعَّدَہُ: کا کام کرنا۔ تَقَاعَدَ فلانٌ فی الاصطلاح: ریٹائرڈ ہو جانا، ماہانہ پنشن پانا۔

۶۔ القَعِیدُ: پرندہ یا ہرن جو تمہارے پیچھے سے آئے اور اس سے بدفالی کی جائے (بیطیح کے خلاف ہے)۔

۷۔ القُعْدُدُ و القُعْدَدُ و القُعْدُوْدُ: مورث اعلیٰ سے قریب النسب، مورث اعلیٰ سے بعید النسب (ضد)۔

(ن) قَعَدَ ـُ قُعُودًا: بیٹھ جانا، بیٹھنا، بیٹھا ہوا ہونا، بیٹھا رہنا، رہنا، ٹھہرنا، اقامت گزین ہونا۔ ـــ ل: کی گھات میں بیٹھنا، کی رہزنی کرنا۔ ـــ عن: سے باز رہنا، کسی چیز کو چھوڑ دینا، سے قطع تعلق کرنا، دستبردار ہونا، دستکش ہونا۔ ـــ بہ: کو بٹھانا، کو ٹھہرنے کی ترغیب دینا، کو بے بس کر دینا۔ قعدت بہ رُکْبَتَاہُ: اس کے گھٹنے اس کے نیچے مڑ گئے قعد بہ عن: کو سے روکنا منع کرنا، قعد عن الذھاب: اس نے نہ جانے کا فیصلہ کر لیا۔ قَامَ و قَعَدَ: سخت پریشانی میں ہونا، بہت مضطرب ہونا۔ ـــ ل: سے بہت دہشت زدہ ہونا۔ اَقْعَدَہُ: کو بٹھانا، کو ٹھہرنے کی ترغیب دینا۔ ـــ ہ عن: کو سے روکنا، باز رکھنا۔ ـــ من: کوئی چیز کم کرنا۔ اُقْعِدَ: لنگڑا ہونا۔ اَقَامَہُ و اَقْعَدَہُ: کو سخت پریشان کرنا، کو سخت جذباتی حالت میں ڈال دینا۔ اَقْعَدَ من ھِمَّتِہٖ: کا جوش ٹھنڈا کرنا۔ تَقَعَّدَ عن: کا متمنی نہ ہونا، کو حاصل کرنے کی کوشش نہ کرنا، سے باز رہنا۔ تَقَاعَدَ: بمعنی تَقَعَّدَ نیز تَقَاعَدَ عن: سے احتراز کرنا۔ ـــ ریٹائر ہونا، پنشن پر جانا۔ اِقْتَعَدَ ہ: کو نشست کے طور پر لینا یا استعمال کرنا، پر بیٹھنا، کی حالت میں ہونا یا رہنا۔

قَعَد: جنگ کے زمانہ میں فوجی خدمت میں کام چور، خوارج کا لقب۔ قَعْدَة: بیٹھنا، چوتڑ، بیٹھنے کی جگہ، وہ جگہ جس پر کوئی بیٹھا ہو۔ ذو القعدة: اسلامی سال کا گیارھواں مہینہ۔ قِعْدَة: بیٹھنے کا انداز، وہ جگہ جس پر کوئی بیٹھا ہو، بیٹھنے کی جگہ قُعَادة: بیٹھا رہنے والا،

اترنے کا دن، کہا جاتا ہے۔ تَرَکْتُہُ فِیْ قَلَعٍ مِنْ حُمَّاہُ: میں نے اسے بخار اتری ہوئی حالت میں چھوڑا۔ القَلِعُ: کھرنڈ والا، جو حملہ یا زین پر قائم نہ رہ سکے۔۔ شَیْخٌ قَلِعٌ: کھڑے ہونے کی حالت میں آگے کو جھکنے والا بڈھا۔ القُلَعَۃُ: کھرنڈ والا، کمزور جو کشتی میں جلد مغلوب ہو جائے، ہمیشہ نہ رہنے والا مال، مانگا ہوا مال، جو درخت سے اکھیڑا جائے، کہا جاتا ہے۔ ھُوَ عَلٰی قُلْعَۃٍ: وہ سفر پر ہے اور کہا جاتا ہے۔ مَنْزِلُنَا مَنْزِلُ قُلْعَۃٍ و قُلَعَۃٍ: یعنی ہم اس مکان کے مالک نہیں۔ وھٰذَا المَنْزِلُ مَنْزِلُ قُلْعَۃٍ: یعنی یہ ایسا مکان ہے کہ جب کوئی صاحب عزت آدمی آجاتا ہے تو بیٹھنے والا اٹھا دیا جاتا ہے یا بار بار اٹھنا پڑتا ہے القَلْعَۃُ ج قِلَاعٌ و قُلُوْعٌ: قلعہ، کھجور کا چھوٹا پودا جو کھجور کی جڑ سے اکھیڑا جائے، چرواہے کا توشہ دان۔۔ الطائرۃُ (ا ع): بڑا جنگی ہوائی جہاز۔ القِلْعُ ج قِلَعٌ: قَلَعٌ کا اسم نوع، لمبا پھاڑا ہوا ٹکڑا۔ القَلَعَۃُ ج قِلَاعٌ و قَلَعٌ: چٹان جو پہاڑ سے جدا ہو گئی ہو اور اس پر چڑھنا دشوار ہو۔۔ ج قَلَعٌ: بڑا ٹیلہ، قلعہ، بادل کا پہاڑ جیسا ٹکڑا۔ القُلَعَۃُ: کھرنڈ والا، جگہ جس میں اس کا مالک نہ رہ سکے کہا جاتا ہے۔ مَجَالِسُ قُلْعَۃٌ: ایسی نشستیں جن پر بیٹھنے والوں کو اپنے سے باعزت فرد کے آنے کی وجہ سے بار بار اٹھنا پڑے، کہا جاتا ہے مَنْزِلُنَا مَنْزِلُ قُلْعَۃٍ: یعنی ہم اس کے مالک نہیں۔ القُلَاعُ: مٹی جو خشک ہو جائے اور اس کے نیچے سانپ کی چھتری ہو، واحد قُلَاعَۃٌ: خشک ہونے کے بعد پھٹی ہوئی مٹی، پھنسیاں جو منہ یا زبان پر ہوں قُلَاعُ الاُذُنِ: کان کی جڑ میں شگاف کہ جس سے پیپ وغیرہ نکلے۔ القُلَاعَۃُ: پتھر یا ڈھیلا جو پھینکنے کے لئے زمین سے اکھیڑا جائے، کہا جاتا ہے رُمِیَ بِقُلَاعَۃٍ: یعنی اُسے لاجواب کر دیا گیا۔ القِلَاعَۃُ: کشتی و جہاز کا بادبان۔ القَلَّاعُ: وہ شخص جو حملہ یا زمین پر قائم نہ رہ سکے، سپاہی، کفن چور، سپہ سالار، بڑا جھوٹا، داڑھ اکھیڑنے والا، بادشاہوں کے پاس چغلی کھانے والا۔ القَلُوْعُ ج قُلُعٌ (ح): بڑی اونٹنی، کمان جو کھینچنے میں الٹ جائے۔ اِقْلَاعُ الحُمّٰی و مَقْلَعُھَا: بخار کا اترنا۔ المَقْلَعُ ج مَقَالِعُ: پتھر اکھاڑنے کی جگہ۔ المِقْلَاعُ ج مَقَالِیْعُ: پتھر پھینکنے کا آلہ، گوپھن۔

۲- قَلِعَ ۔ قَلَعًا و قَلْعَۃً الرجُلُ: کند ذہن ہونے کی وجہ سے کلام کو نہ سمجھنا۔ القَلِعُ: کند ذہن جو کلام کو نہ سمجھے۔

۳- القَلْعُ: عمدہ سیسہ کی کان، رَصَاصٌ قَلْعِیٌّ و قَلَعِیٌّ: عمدہ کان کا سیسہ القِلْعُ: مردوں کے پہننے کی صدری۔ القَلَعُ: خون۔

۴- تَقَلَّعَ فی مشیہ: اس طرح چلنا جیسے کیچڑ سے نکلنے کی کوشش کر رہا ہو۔

۵- اِقْلَعَدَّ الشَّعْرُ: بال گھنگھریالے اور سخت ہونا۔۔ فلانٌ: خودسری کے ساتھ جانا۔

۶- قَلْعَطَ ہٗ فتقلعط (عند العامۃ): کو بہت میلا کچیلا کرنا جس پر اس کا بہت میلا کچیلا ہونا (سریانیہ)۔ القَلْعَطَۃُ عند العامۃ: میلا کرنا (سریانیہ)۔ المُقَلْعَطُ عند العامۃ: میلا، کنجوس (سریانیہ)۔

۷- اِقْلَعَطَّ الشَّعْرُ: بال گھنگھریالے اور سخت ہونا۔ القَلْعَطَۃُ: بالوں کا سخت گھنگھریالے ہونا۔ المُقْلَعِطُّ (فا): چھوٹے اور سخت گھنگھریالے بالوں والا سر۔

۸- المُقْلَعِطُّ: خوف زدہ بھاگنے والا۔

۹- اِقْلَعَفَّ الشیئُ: سمٹنا۔ ت انامِلُ فُلانٍ: کی انگلیوں کا سردی یا بڑھاپے کی وجہ سے جھری دار ہونا۔

○ الحُمّٰی القُلَاعِیَۃُ: پاؤں اور منہ کی بیماری۔ مَقْلَع جمع مَقَالِع: پتھر کی کان۔ اِقْلَاع: بحری جہاز کی روانگی، بحری جہاز کا چلنا، ہوائی جہاز کا اٹھنا، پرواز کرنا۔ قُلْعُوط: کافر، بدعتی۔

قلف: ا- قَلَفَ ۔ قَلْفًا الشجرۃَ: درخت سے چھال اتارنا۔۔ الظُفُرَ: کو جڑ سے اکھاڑ لینا۔ قَلَفَ قَلْفًا و قَلْفَۃً۔ الدَّنَّ: مٹکے کے سرے پر کی مٹی چھڑانا۔ قَلَفَ ۔ قَلْفًا القُلْفَۃَ: کو کاٹنا۔ قَلِفَ ۔ قَلَفًا الصَّبِیُّ: بے ختنہ ہونا یا اس کے عضو تناسل کی کھال کا بڑا ہونا صفت: اَقْلَفُ۔ قَلَّفَ الجزورَ: کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ تَقَلَّفَ القشرُ عن الشجرۃ: درخت سے چھال کا اترنا۔ اِقْتَلَفَ الظفرَ: کو جڑ سے کاٹ لینا۔ اکھیڑنا القَلْفُ: واحد قَلْفَۃٌ: درخت کی چھال۔ القِلْفُ: ناخن جڑ سے اکھڑا ہوا۔ القُلْفَۃُ و القَلَفَۃُ ج قُلَفٌ: عضو تناسل کی کھال۔ القِلَافَۃُ: درخت وغیرہ کی چھال۔ القَلِیْفُ: مٹکا جس کے سرے سے مٹی چھڑا دی گئی ہو۔۔ واحد قَلِیْفَۃٌ: دریائی کھجور جس کا چھلکا اتر گیا ہو، خشک میوہ ۔۔ ج قُلُفٌ و القَلِیْفَۃُ ج قَلَائِفُ و المَقْلُوْفَۃُ ج مَقْلُوْفَاتٌ: بڑا ٹوکرہ۔ الاَقْلَفُ مونث قَلْفَاءُ ج قُلْفٌ: بے ختنہ، عضو تناسل کی بڑی کھال والا، کہا جاتا ہے۔ ھُوَ اَقْلَفُ القَلْبِ: وہ اچھی باتوں کو قبول نہیں کرتا اور کہا جاتا ہے۔ عَامٌ اَقْلَفُ: سرسبز سال اور عَیْشٌ اَقْلَفُ: خوش حال زندگی۔ التَّقْلِیْفُ: کھجور سے گٹھلی جدا کرنا اور برتن میں ذخیرہ کرنا۔ المَقْلُوْفُ: مٹکا جس کے سرے سے مٹی چھڑائی گئی ہو۔

۲- قَلَفَ ۔ قَلْفًا الشیئَ: کو پلٹنا۔

۳- قَلَفَ ۔ قَلْفًا و قَلْفَۃً و قَلَّفَ السفینۃَ: کشتی کے تختوں کو کھجور کے درخت کی چھال سے جوڑنا اور ان کے درمیان تارکول ڈالنا اسم القِلَافَۃُ ہے۔

۴- اِنْقَلَفَ ت السرَّۃُ: ناف کا موٹائی کی وجہ سے سلوٹ والی ہونا۔ القِلْفُ واحد قِلْفَۃٌ: سخت جگہ۔ القَلْفَۃُ من الشفاۃ: ہونٹ جس میں موٹائی ہو۔

۵- قَلْفَحَ الطعامَ: سب کھانا کھا لینا۔

۶- تَقَلْفَعَ عنہ الشیئُ: سے کا چھل جانا۔ القِلْفِعُ و القِلْفِعُ: خشک کیچڑ کا پھٹا ہوا ٹکڑا، لوہے کے ذرات جو ڈھالتے وقت گریں۔ القِلْفِعَۃ: سانپ کی چھتری، زمین کی مٹی جو سانپ کی چھتری کے اگنے سے ہٹ جائے، اونٹ کی کھال پر چھال کی مانند داغ۔

○ قَلْفَۃ جمع قلفات: فورمین، ہل مزدور، محنت مشقت کرنے والا۔ قَلْفُون و قَلْفُونِیَۃ: گندہ بروزہ، عام یا سیاہ رال۔

قلق: ا- قَلَقَ ۔ قَلْقًا الشیئَ: کو حرکت دینا۔ قَلِقَ ۔ قَلَقًا: مضطرب ہونا، بے قرار ہونا صفت مذکر قَلِقٌ و مِقْلَاقٌ: صفت مونث قَلِقَۃٌ و مِقْلَاقٌ۔ اَقْلَقَ ہٗ: کو بے قرار کرنا۔ الشیئَ من مکانہ: کو اس کی جگہ سے حرکت دینا۔ القومُ السیوفَ فی الغمد: آسانی کیلئے تلواروں کو میان ہی میں حرکت دینا۔

۲- القُلْقَاسُ (ن): اروی (یونانیہ)۔۔ الرومی و الکنکر: آلو کی شکل کی سبزی کچالو۔

○ مُقْلِق: سازشی، موذی، مصیبت شخص۔

○ قَلْقَلَ ہ/ ھ: کو ہلانا، جھنجوڑنا، غیر یقینی بنانا، کو درہم برہم کرنا، میں خلل ڈالنا، کو پریشان کرنا، میں ہیجان پیدا کرنا، ہلچل ڈالنا، اضطراب پیدا کرنا، کو برانگیختہ کرنا۔ ۔ ہ: کو جوش میں لانا، بھڑکانا، بغاوت پر اکسانا۔ تَقَلْقَلَ: حالت اضطراب میں ہونا یا ہو جانا، ہل جانا، جھنجوڑا جانا، پریشان ہونا، تشویش میں مبتلا ہونا، بے چین ہونا، مضطرب ہونا، جوش میں آنا، بھڑکنا، بغاوت پر برانگیختہ ہونا۔۔ من: اپنی جگہ سے ہلنا، حرکت کرنا۔۔ (صورت حال کا) غیر محفوظ ہونا، غیر یقینی ہونا۔ قَلْقَلَۃ جمع قَلَاقِل: عام بےچینی، گڑبڑ، جوش، اضطراب، ہنگامہ، ہلچل، افراتفری، شورش، بلوہ، کھلبلی، تصادم، صدمہ۔ قُلَیْقِلَۃ جمع قلیقلات: ڈھیلا، مٹی کا ڈھیلا۔ مُقَلْقَل: حالت اضطراب میں، بڑھکا ہوا، ہلایا ہوا، غیر یقینی، درہم برہم، ہیجان زدہ، ہلچل میں آیا ہوا وغیرہ۔

قلم: ا- قَلَمَ ۔ قَلْمًا و قَلَّمَ الشیئَ: کو کاٹنا۔ قَلَمَ الشیءَ: کو تھوڑا تھوڑا کاٹنا۔ الظفر: ناخن تراشنا۔

القَلَمُ ج اَقْلَامٌ و قِلَامٌ: قلم، قلم کا اطلاق بن جانے کے بعد ہوتا ہے بننے سے پہلے اسے قصبہ یا یراعۃ کہتے ہیں۔ تیر جو جواریوں کے درمیان گھمایا جاتا ہے۔ القُلَامَةُ: تراشہ۔ قُلَامَةُ الظفر: ناخن کا تراشہ۔ الاقْلِيمُ ج اَقَالِيمُ: ملک، صوبہ، ربع مسکون کا ساتواں حصہ۔ الاقْلِيمِيَّةُ: اقلیمیہ علاقائیت، علاقائی خودمختاری، علاقہ پرستی، الاقْلِيمِيُّ: مذہب اقلیمیہ کا پیرو۔ علاقائی خودمختاری کا مطالبہ کرنے والا، علاقہ پرست۔ التَقْلِيمُ: اور بقول بعض التَشْحِيلُ (ز): درخت کی قطع وبرید کرنا، درخت چھانگنا۔ المِقْلَامُ: قینچی۔ المَقْلَمَةُ ج مَقَالِمُ: قلمدان مَقَالِمُ الرُمْحِ: نیزے کی گرہیں کہا جاتا ہے فُلَانٌ مَقْلُومُ الظُفرِ وَمُقَلَّمُ الظُفرِ: یعنی فلاں ضعیف وذلیل ہے۔

۲۔ القَالِمُ ج قَلَمَةٌ: جس کی بیوی نہ ہو۔ کنوارا۔ المُقَلَّمَةُ: بیوہ عورت، کہا جاتا ہے سَارَتْ اَلْفٌ مُقَلَّمَةٌ: یعنی ایک ہزار فوجیوں کی ہتھیار بند فوج روانہ ہوئی۔

۳۔ قَلْمَعَ رَأْسَهُ: کے سر پر مار کر اسے جدا کرنا۔ ـــ الشيئَ: کو جڑ سے اکھیڑنا۔ القَلْمَعَةُ (مص): کمینے لوگ۔

قلن: ۱۔ قَلْنَسَ هُ: کو ٹوپی پہنانا۔ ـــ الشيئَ: کو چھپانا۔ تَقَلْنَسَ: ٹوپی پہننا۔ القَلَنْسُوَةُ و القُلَنْسِيَةُ ج قَلَانِسُ و قَلَانِيسُ و قَلَاسٍ و كَلَاسِيُّ اور تصغیر قُلَيْنِسَةٌ و قُلَيْسِيَةٌ: ٹوپی، (مختلف شکل کی) پادری جس ٹوپی کو استعمال کرتا ہے اس کو عوام قلوسة کہتے ہیں (لاتینیہ)۔

۲۔ قَلْنَسَ الرجُلُ: سینہ پر ہاتھ رکھ کر فروتن کی طرح کھڑا ہونا۔

قلو: ۱۔ قَلَا ـــ ُ قَلًا و قَلَاءً الرجُلَ: سے بغض رکھنا۔ تَقَلَّى اليه: سے نفرت کرنا، بغض رکھنا۔ تَقَالَى الرجُلَانِ: ایک دوسرے سے بغض رکھنا، کہا جاتا ہے۔ بَيْنَهُمْ تَقَالٍ: ان کے درمیان باہمی بغض ہے۔

۲۔ قَلَا ـــ ُ قَلْوًا اللحمَ و غيرَهُ: گوشت وغیرہ کڑاہی میں بھوننا صفت فاعلی قَلَّاءٌ: اور صفت مفعولی مَقْلُوٌّ ـ تَقَلَّى على فراشه: بستر پر تلملانا۔ اِقْلَوْلَى اِقْلِيلَاءً: بے آرام ہونا، جگہ سے علیحدہ ہونا، سکڑنا، کوچ کرنا، پریشان ہونا۔

۳۔ قَلَا ـــ قَلْوًا الابلَ: اونٹوں کو ہانکنا ـــ القُلَةَ وبالقُلَةِ: کو پھینکنا۔ القُلَةُ ج قُلَاتٌ وقِلُونٌ و قُلُونٌ، والمِقْلَى والمِقْلَاءُ: گلی ڈنڈا۔ القِلْوُ: ہلکا پھلکا، جوان ہلکا گدھا۔ القِلْوَةُ: جانور جو اپنے سوار کو لے کر سب سے آگے بڑھ جائے۔

۴۔ اِقْلَوْلَى اِقْلِيلَاءً الطائرُ: پرندے کا اڑنے میں بلند ہونا۔ درخت کے اوپر کے حصہ پر اترنا۔ ـــ هُ: کی پیٹھ پر سوار ہونا۔ ـــ في الجبل: پہاڑ کی چوٹی پر چڑھ کر جھانکنا۔ القَلَوْلَى: بلند پرواز پرندہ۔

۵۔ القُلَةُ: ہرن کے پھنسانے کے لئے ایک قسم کا پھندا۔ القِلْوُ: ترشہ، الکلی۔

قلی: ۱۔ قَلَى يَقْلِي قَلْيًا اللحمَ و غيرَهُ: گوشت وغیرہ بھوننا صفت قَلَّاءٌ: بھوننے والا المَقْلِيُّ: بھونا ہوا (گوشت)۔ القَلَّاءُ: کڑاہی بنانے والا۔ کڑاہی میں گوشت بھوننے والا۔ القَلَّاءَةُ: وہ جگہ جہاں گوشت کڑاہیاں تیار ہوتی ہیں۔ القَلِيَّةُ ج قَلَايَا (ط): جو بھونا جائے، شوربا جو اونٹ کے گوشت سے تیار کیا جائے۔ المِقْلَى و المِقْلَاةُ ج مَقَالٍ: کڑاہی، فرائی پان۔ المَقْلَاةُ: وہ مقام جہاں کڑاہی بنائی جائے۔ المَقْلِيُّ: جو بھونا جائے۔

۲۔ قَلَى يَقْلِي قَلْيًا فلانًا: کے سر پر مارنا۔ القُلَى واحد مونث قُلَّةٌ: پہاڑوں کی چوٹیاں، مردوں کی کھوپڑیاں۔

۳۔ القِلَى و القِلْيُ: کڑوے پودے سے بنی ہوئی چیز۔ القِلِّيَّةُ: راہب کی کوٹھڑی (یونانیہ) القِلَّايَةُ پادری کی رہائش گاہ (یونانیہ)

۴۔ قَلَى يَقْلِي وقَلِيَ يَقْلَى قِلًى و قَلَاءً و مَقْلِيَةً الرجُلُ: سے بغض رکھنا، صفت فاعلی قَالٍ صفت مفعولی مَقْلِيٌّ۔

۞ قَلَّمَ اظافرَ خَصْمِهِ: اپنے مخالف کو بے اثر کرنا، غیر مسلح کرنا، بِقَلَمِهِ: کے قلم سے لکھا ہوا، قلم الحِبْرِ: فاؤنٹین پین، قلم حِبرٍ جافٍ اور قلم حبر ناشف: بال پوائنٹ پین، قلم التحرير: ایڈیٹر کا کمرہ، خبرنویسی کا کمرہ۔ قلم الحَرَكة: محکمہ ٹریفک، قلم الحسابات: محکمہ پڑتال حسابات۔ قلم الادارة: دفتر انتظامیہ، صدر دفتر، قلم الرصاص: پنسل، قلم السياحة: محکمہ سیاحت، قلم الاستعلامات: دفتر معلومات۔ قلم المطبوعات: پریس اور معلومات کا دفتر قلم القيودات: زندگی پر اثر انداز ہونے والے اعداد وشمار کا دفتر۔ دفتر اندراج۔ قلم الكُتّاب: دفتر محررین۔ قلم الكوبية: کاپنگ پنسل، آرٹ پنسل قلم المرور: ٹریفک کنٹرول بورڈ۔ مِقْلَمَة جمع مِقْلَمات: قلمدان۔

۞ تقليم: کاٹنا، تراشنا، کانٹ چھانٹ کرنا، کانٹ چھانٹ کر کے درست کرنا (درخت) چھانٹنا ـــ تقليم الاظافر: ناخن تراشی۔ مُقَلَّم: کاٹا ہوا، تراشا ہوا، کانٹ چھانٹ کیا ہوا، دھاری دار بنایا ہوا۔ مُقَلَّمُ الظُفُرِ: بے بس، کمزور، بے اختیار۔ اَقْلَمَ: عادی ہونا، (آب وہوا) راس آنا۔ تَأَقْلَمَ: خود کوئی آب و ہوا وغیرہ) کا عادی بنانا۔ اِقليم جمع اقاليم: علاقہ، صوبہ، انتظامی ضلع (مديرية) الاقاليم: ملک، دیہات، مفصلات، دیہات کا علاقہ۔ اِقليمي: موسمی، موسم کا، علاقائی، مقامی، قلمرو کا، ممالک محروسہ کا۔ المياه الاقليمية: علاقائی سمندر، ساحلی سمندر، قَلَنْدار: گھومنے پھرنے والا درویش، قلندر، درویش۔ القِلْوِيات: ترشے، تیزاب کے ہم رشتہ ترشے۔ قَلَّايَة: تلنے کا برتن، کڑاہی، پکانے کا برتن (ہانڈی) تَقْلِيَة: لہسن، دھنیا اور پگھلے ہوئے مکھن سے بنائی چٹنی جو مسالہ کے طور پر پیش کی جاتی ہے۔

۞ قَلْوَزَ: (پگڑی) باندھنا۔

۞ قَلْوَظَ: پیچوں سے جوڑنا، پیچ لگانا، پیچ کسنا۔ قَلَاوُوظ: (قلاورجی کہا جاتا ہے): پیچ، جہاز کا پائلٹ۔ قَلَّايَة: راہب کا حجرہ۔ قبطیوں کے لاٹ پادری کی رہائش گاہ۔ قِلِّيَة: راہب کا حجرہ۔

قمّ: ۱۔ قَمَّ ـــ ُ قَمًّا البيتَ: گھر میں جھاڑو دینا صفت قَامٌّ و قَمَّامٌ ـــ شاربَهُ: مونچھ جڑ سے مونڈنا۔ ـــ ما على المائدة: دسترخوان پر رکھا ہوا کھانا کھانا۔ تَقَمَّمَ ما على المائدة: دسترخوان پر پڑا اسب کچھ کھالینا۔ اِقْتَمَّ ما على المائدة: دسترخوان پر رکھا کھانا سارا کھالینا۔ القُمَّةُ: کوڑا گھر، شیر کا لقمہ۔ القُمَامَةُ ج قُمَامٌ: جھاڑو۔ القَمِيمُ: ستو۔ المِقَمُّ و المُقْتَمُّ: دسترخوان پر پڑا اسب کچھ کھا جانے والا۔ المِقَمَّةُ ج مَقَامّ: جھاڑو۔ و المَقَمَّةُ: پھٹے ہوئے کھر والے جانوروں کے ہونٹ۔

۲۔ قَمَّ ـــ قَمًّا الشيئُ: خشک ہونا۔ قَمَّمَ هُ: کو خشک کرنا۔ القَمِيم: خشک سبزی۔

۳۔ قَمَّمَ النجم: ستارے کا آسمان کے درمیان میں پہنچنا۔ تَقَمَّمَ ـــ الشيئَ: کسی چیز پر چڑھنا۔ ـــ النخلة: کھجور کے درخت پر چڑھنا اور سرے تک پہنچنا۔ ـــ الرجُلُ قِرنَهُ: ہمسر پر غالب آنا۔ القِمَّةُ ج قِمَمٌ: ہر چیز کی چوٹی بدن، قد وقامت۔

۴۔ اِقْتَمَّ الشيئَ: سے نبٹنا، پر اعتماد کرنا، میں غلطی نہ کرنا۔

۵۔ القِمَّةُ ج قِمَمٌ والقُمَامَةُ ج قُمَامٌ: لوگوں کی جماعت۔

۶۔ قَمْقَمَ قَمْقَمَةً ما على المائدة: دسترخوان پر باقی ماندہ تلاش کر کے اکٹھا کرنا۔ رَجُلٌ قَمْقَامٌ: کمینہ جو

گندی چیزوں کا دلدادہ ہو۔
۷۔تَقَمْقَمَ: پانی میں ڈوب جانا۔ الشیئَ: پر چڑھنا۔ الْقِمْقِمُ: پر۔القُمْقَامُ: بڑامعاملہ۔۔ والقُمْقَامُ والقُمَاقِمُ: کثیر تعداد،سمندر یا اس کا بڑا حصہ۔ (ح) چھوٹے بندر۔۔ ج قماقِمُ و قُمَاقِمَةٌ: بہت بخشش والا سردار۔القُمْقُمَانُ: عدد کثیر،سمندر یا اس کا بڑا حصہ۔ ج چھوٹے بندر۔
۸۔تَقَمْقَمَ: بڑبڑانا،شاکی ہونا۔(عامیہ)۔
۹۔القُمْقُمُ: حلق،مٹکا،پانی گرم کرنے والا تانبے کا برتن، عطر فروش کا برتن، گلاب پاش (فارسیہ)۔ القُمْقُمَةُ: گلاب پاش،لمبی گردن کی بوتل۔القِمْقِمُ: خشک کچی کھجور۔القَمْقَامُ والقُمْقَامُ والقَمَاقِمُ والقُمْقُمَانُ: واحد قُمْقَامَةٌ۔(ح) جوں کی ایک قسم۔القُمَاقِمُ: ماہ ستمبر کے آخری بارہ دن جن سے آنے والے سال کے ہر مہینہ کی ہوا کا پتہ لگایا جائے۔ عام لوگ اسے بواحیر کہتے ہیں۔

قما: قَمَأَ ــ قَمْأً المکانَ وبہ: میں داخل ہونا اور اقامت کرنا۔۔ و قَمُؤَ ــ قُمُؤًا و قُمُوءَةً و قَمَاءً و قَمَاءَةً و قَمَاءَتِ الماشیةُ: جانور کا موٹا ہونا۔۔ ت الابلُ بالمکانِ: میں سرسبزی کی وجہ سے اقامت کرنا اور موٹا ہونا۔قَامَأَ مُقَامَأَةً: سے موافقت کرنا، کہا جاتا ہے مَاقَامَأَتْهُ المکانُ: جگہ اسے موافق نہیں آئی۔اَقْمَأَ الشیئُ او المکانُ فلانًا: چیز یا جگہ کا کسی کو تعجب میں ڈالنا۔۔ ت الماشیةُ: جانور کا موٹا ہونا۔تَقَمَّأَ فلانٌ المکانَ: جگہ کا کسی کو موافق ہونا اور اس کا اس میں اقامت کرنا۔القَمْءُ: وہ جگہ جہاں اونٹ یا اونٹنی رہیں اور موٹے ہو جائیں اور اسی طرح عورت اور مرد بھی۔القُمَأَةُ: سرسبزی۔القُمَاءَةُ: سرسبزی۔۔ ج قِمَاءٌ و المَقْمَأَةُ و المَقْمُؤَةُ: وہ جگہ جہاں دھوپ نہ پہنچے۔
۲۔قَمَأَ ــ قَمَاءَةً: کو اکٹھا کرنا۔۔ وقَمُؤَ ــ قَمَاءَةً و قُمَاءَةً وقِمَاءَةً و قَمَاءَةً: ذلیل وخوار ہونا صفت قَمِیءٌ ج قِمَاءٌ و قِمَاءٌ۔ اَقْمَأَ الرجلَ: کو ذلیل کرنا۔ القَمَاءُ و القِمَاءُ: آرام سکون،دلجمعی۔ القَمِیءُ: ذلیل وخوار۔
۳۔تَقَمَّأَ الشیئَ: کو تھوڑا تھوڑا جمع کرنا،عمدہ چیز لینا۔اِقْتَمَأَ الشیئَ: کو جمع کرنا۔

قمح: قَمَحَ ــ قُمُوحًا و قَامَحَ و اِنْقَمَحَ البعیرُ: سیرابی کی وجہ سے پینے سے رک جانا صفت قَامِحٌ ج قِمَاحٌ و قُمَّحٌ قَمَحَ فلانًا: کو حق سے کم دے کر ہٹانا۔ اَقْمَحَ الرجلُ: سراٹھانا اور آنکھ بند کرنا۔۔ بانفہ: بڑائی جتانا،مغرور ہونا۔۔ الغُلُّ الاسیرَ: آہنی طوق کا تنگی کی وجہ قیدی کے سر کو نکلا ہوا چھوڑ دینا۔تَقَمَّحَ البعیرُ: سیرابی کی وجہ سے پینے سے باز رہنا اور سراٹھانا۔۔ الشرابَ و من الشراب: کو ناپسند کرنا۔شَهْرَ اَقْمَاحٍ وقِمَاحٍ: دو رومی مہینوں کے نام کانون اول، کانون ثانی۔(دسمبر اور جنوری)
۲۔قَمِحَ ــ قَمْحًا و تَقَمَّحَ و اِقْتَمَحَ السویقَ: ستو پھانکنا۔۔ الشرابَ: کو ہتھیلی پر لینا اور چاٹنا۔اَقْمَحَ فلانٌ: شراب پینا۔القُمْحَةُ: پھنکی یا پانی سے منہ بھرا ہوا۔(منہ بھر پھنکی،منہ بھر پانی) رَجُلٌ قَمُوحٌ للنبیذ: نبیذ بہت پینے والا۔القَمِیحَةُ: پھنکی (ستو یا دوا وغیرہ کی)۔
۳۔اَقْمَحَ السنبلُ: خوشہ میں دانہ بیٹھنا،بننا۔۔ البُرُّ: گندم کا پکنا۔القَمْحُ: گندم واحد قَمْحَةٌ: گندم کا دانہ۔ القَمْحِیَّةُ: اور اسے قِلِیَّةٌ: بھی کہتے ہیں (ط): ابلی ہوئی چھلکے سمیت گندم میں چینی گلاب کا عرق اور انار دانہ وصنوبر دانہ وغیرہ ملا کر تیار کیا ہوا حلوہ۔
۴۔القُمَحَةُ و القُمَّحَانُ و القُمَّحَانُ (ن): زعفران۔ القَمَحَانَةُ: سر کے پچھلے حصہ میں اٹھی ہوئی جگہ اور گدی کے گڑھے کے درمیان کی جگہ۔
۵۔القَمَحْدُوَةُ ج قَمَاحِدُ: سر کے پچھلے حصہ میں اٹھی ہوئی جگہ۔

قمد: قَمَدَ ــ قَمْدًا و قُمُودًا: انکار کرنا،باز رہنا،نیکی یا بدی میں لگا رہنا۔قَمِدَ ــ قَمَدًا: لمبی اور موٹی گردن والا ہونا صفت اَقْمَدُ: مونث قَمْدَاءُ۔ اَقْمَدَ الرجلُ: گردن بلند کرنا۔القُمُدُّ و القُمَادُ: مضبوط، موٹا۔القُمُدُّ: مضبوط،موٹا۔ و القُمُدَّةُ و القُمُدَّانِيَةُ: لمبی گردن والی اور بقول بعض موٹی اور لمبی گردن والی۔
قَمَّحَ ہ: صرف ایک حصہ دینا،کو قسطوں میں ادائیگی کرنا۔قَمْحِیٌّ: گندم گوں۔قَمْحَة: جمع قمحات: گیہوں کا مغز،گرین =1/4 قیراط۔قَمَّاح: غلہ فروش، آٹے دال کی دکان والا۔

قمر: قَمَرَ ــ قَمْرًا: جوا کھیلنا۔۔ الرجلَ: پر جوئے میں غالب آنا۔۔ الرجلَ مالَهُ: کا مال چھین لینا۔ قَامَرَ مُقَامَرَةً وقِمَارًا: باہم جوا کھیلنا۔تَقَمَّرَ الرجلَ: پر جوئے میں غالب آنا۔تَقَامَرَ القومُ: باہم جوا کھیلنا۔القِمَارُ (مص): جوا۔القَمِیرُ ج اَقْمَارٌ (جیسے نصیر ج انصار): جواری،کہا جاتا ہے ھُوَ قَمِیرُكَ: وہ جوئے میں تمہارا ساتھی ہے۔
۲۔قَمِرَ ــ قَمَرًا الشیئُ: بہت سفید ہونا۔۔ الرجلُ: برف کی وجہ سے چندھیانا،چاندی رات میں بے خواب ہونا۔اَقْمَرَا اللیلُ: چاندنی کا کھیت کرنا۔۔ الھلالُ: ہلال کا پورا چاند بننا۔۔ القومُ: چاندنی میں ہونا،چاند کے نکلنے کا انتظار کرنا۔تَقَمَّرَ: چاندنی رات میں شکار کے لئے نکلنا۔۔ الرجلُ: کے پاس چاندنی رات میں آنا۔الطیرَ: پرندے کو شکار کے لئے رات میں آگ سے چندھا کر دینا۔۔ الطیرَ و الظباءَ: پرندوں یا ہرنیوں کا چاند کی روشنی میں شکار کرنا۔ اِقْمَارَّ اِقْمِیرَارًا: سفید ہونا،چاند کے رنگ کا ہونا۔ القَمَرُ ج اَقْمَارٌ (فلک): چاند،تین رات سے لے کر آخر ماہ تک کو قمر کہتے ہیں اور اس سے پہلے ہلال،کہا جاتا ہے اِسْتَرْعَیْتُهُ الشمسَ و القمرَ: یعنی میں نے اس کو نظر انداز کر دیا۔القَمَرَانِ (فلک): آفتاب و ماہتاب۔الاقمار التوابع (فلک): اجرام فلکی جو سیاروں کے گرد گردش کرتے ہیں جیسے چاند زمین کے۔مثلاً مریخ کے دو چاند اور مشتری اور زحل کے کئی چاند۔اَقْمَارُ العِلْمِ و شُمُوسُهُ: علماء۔القُمْرَةُ: سبزی مائل سفید رنگ،تیسری رات کا چاند۔لَیْلَةٌ قَمِرَةٌ: چاندی رات۔الحُرُوفُ القَمَرِیَّةُ: چودہ حروف ہیں جن کے ساتھ تلفظ میں لام پڑھا جاتا ہے جیسے اَلْقَمَرُ میں الاَقْمَرُ: سفید،سبزی مائل سفید رنگ والا۔وَجْهٌ اَقْمَرُ: چاند کے مشابہ چہرہ۔القَمْرَاءُ: الاقمر کا مونث: چاند کی روشنی۔القُمْرِیُّ ج قُمْرٌ و قَمَارِیُّ: مونث قُمْرِیَّةٌ (ح): فاختہ کی مانند ایک خوش آواز پرندہ۔القُمَیْرِیَّةُ: چھوٹی کھڑکی۔القَمَرِیَّةُ (ن): ایک بیل،جس کے پھلوں کے بیج ہلالی شکل کے ہوتے ہیں۔تزین وآرائش کے لئے بوئی جاتی ہے، ایک پھول جس کی دو قسمیں ہیں ایک سدا بہار جو خوشبودار ہوتا ہے اور ایک موسمی جو بے بو ہوتا ہے۔ لَیْلَةٌ مُقْمِرَةٌ و مُقْمِرٌ: چاندنی رات،عربوں کی ایک مثال ہے۔اَنْشَطُ مِنْ ظَبْیٍ مُقْمِرٍ: یعنی چاندنی رات کے ہرن سے زیادہ چست اور پھرتیلا کہتے ہیں کہ چاندنی میں ہرن کو نشاط حاصل ہوتا ہے اور وہ کھیلتا کودتا ہے اور کبھی دھوکے میں آجاتا ہے اور درندہ اسے شکار کر لیتا ہے اس وجہ سے دوسری مثال میں کہا گیا ہے۔اَغَرُّ مِنْ ظَبْیٍ مُقْمِرٍ: یعنی چاندنی رات کے ہرن سے زیادہ دھوکے میں آنے والا۔
۳۔قَمِرَ ــ قَمَرًا الکلاءُ والماءُ وغیرھما: گھاس پانی وغیرہ بہت ہونا۔اَقْمَرَتِ الابلُ: اونٹوں کا سیراب ہونا،بہت گھاس میں چرنا۔الماءُ القَمِرُ: بہت پانی۔سَحَابٌ اَقْمَرُ: پانی سے بھرا ہوا بادل۔

۴۔اَقْمَرَ الثَّمرُ: پھل کے پکنے میں تاخیر ہونا یہاں تک کہ سردی آ جائے، پکنے سے پہلے سردی آ جانا اور مٹھاس جاتا رہنا۔

۵۔قَمْرَةُ المَرْكَبِ عند المَلَّاحِيْنَ: یہ کامیرا سے معرب اطالوی لفظ ہے بمعنی کوٹھری۔المَقْمُوْرُ (مفع) برائی، ناپسندیدہ بات، اسی سے ایک مثال ہے۔ وَضَعْتُ يَدِیْ بَيْنَ اِحْدٰی مَقْمُوْرَتَيْنِ: میں نے برائیوں میں سے ایک برائی میں ہاتھ ڈالا۔

قمز ا۔قَمَزَ ـِ قَمْزًا الشيئَ: کو اکٹھا کرنا، کو انگلیوں کے کناروں سے پکڑنا۔اَقْمَزَ الرجُلُ: بیکار چیزوں کا ذخیرہ کرنا۔القَمْزُ: بے کار مال۔القُمْزَةُ ج قُمَزٌ: کھجور کی ایک مٹھی، نباتات کا ایک شگوفہ جس میں دانہ ہو۔

۲۔قَمَزَ ـُ قَمْزًا: بمعنی قَفَزَ۔ (عوام کے حسب استعمال۔)

قمس ا۔قَمَسَ ـِ قَمْسًا ہ فی الماء: کو پانی میں غوطہ دینا۔ ـــ ت الدلوُ فی الماء: ڈول کا پانی میں ڈوب جانا۔ ـــ بہ فی البئر: کو کنویں میں پھینکنا۔ ـــ الولد فی البطن: بچے کا پیٹ میں حرکت کرنا۔قَمَسَ ـُ قَمْسًا و قُمُوْسًا فی الماء: پانی میں غوطہ لگانا۔ قَمَّسَ الرجُلُ: اونٹوں کو سیراب کرنا۔قَامَسَ قِمَاسًا و مُقَامَسَةً ہ: سے غوطہ لگانے میں مقابلہ کرنا۔اَقْمَسَ الكوكبُ: ستارے کا غروب ہونا۔ ـــ ہ فی الماء: کو پانی میں غوطہ دینا۔ ـــ الولدُ فی البطن: بچے کا پیٹ میں حرکت کرنا۔تَقَامَسُوْا فی الماء: باہم غوطہ زنی کرنا۔اِنْقَمَسَ فی الماء: پانی میں غوطہ لگانا۔ ـــ فی الركِيَّة: کنویں میں کود پڑنا۔ ـــ الكوكبُ: ستارہ کا غروب ہونا۔القَامُوْسُ ج قَوَامِيْسُ: سمندر، سمندر کا بڑا اور گہرا حصہ، علامہ مجد الدین فیروز آبادی کی علم لغت میں ایک مشہور کتاب۔ موجودہ زمانہ میں ہر لغت کی کتاب کو قاموس کہتے ہیں۔القِمَاسُ: کنویں میں پانی کی زیادتی۔القَمُوْسُ: غوطہ خور۔القَمُوْسُ: کنواں جس میں پانی زیادہ ہونے کی وجہ سے ڈول ڈوب جائے۔القَمِيْسُ: سمندر۔القِمِّيْسُ ج قَمَامِيْسُ: سمندر۔القَوْمَسُ ج قَوَامِسُ: سمندر کی گہرائیاں، سمندر کے پانی کا بڑا حصہ۔القَوَامِسُ: مصیبتیں۔

۲۔قَامَسَ قِمَاسًا و مُقَامَسَةً ہ: سے مناظرہ کرنا، مباحثہ کرنا، کہا جاتا ہے هُوَ يُقَامِسُ حُوْتًا: وہ مچھلی سے غوطہ لگانے میں مقابلہ کرتا ہے یعنی اپنے سے زیادہ علم والے سے مباحثہ کرنا۔

۳۔القُمَّسُ ج قَمَامِسُ و قَمَامِسَةُ: شریف انسان۔القَوْمَسُ ج قَوَامِسُ: امیر۔

قمر ا۔قَمَرَ ـِ قَمْرًا: جوا کھیلنا۔ ـُ ہ: کو جوئے میں ہرانا، قُمِرَ: جوئے میں ہار جانا۔قَمِرَ ـَ قَمَرًا: برف چندھا ہونا یا ہو جانا۔قَمَّرَ ہ: (روئی، ڈبل روٹی وغیرہ) سینکنا۔قَامَرَہ: کے ساتھ جوا کھیلنا۔ ـــ ب: کو شرط یا داؤ کے طور پر رکھنا، کو خطرے میں ڈالنا، کا خطرہ مول لینا۔ ـــ علی: پر بازی لگانا، پر سٹا کرنا۔قامر علی الجوادِ الخاسر: غلط گھوڑے پر بازی لگانا۔اَقْمَرَ: (رات کا) چاندنی ہونا۔حجر القمر: جپسم کی ایک قسم۔قَمْرَة جمع قَمَرات: ہلال، نیا چاند، چاندنی، روشندان۔قَمَر: برف کوری۔ ـــ جمع اقمار: چاند، نقلی چاند (مصنوعی سیارہ)۔قَمَرِيَّة جمع قَمَرِيَّات: روشندان، چھوٹی کھڑکی۔اَقْمَر مونث قَمْرَاء: چاندنی (رات) روشن، چاند جیسا سفید، سفیدی مائل۔مَقْمَر و مَقْمَرَة جمع مَقَامِر: جوا خانہ۔قِمَار: جوا، بازی، شرط لگانا۔آلة لعب القِمَار: سکہ ڈال کر جوئے وغیرہ کا ٹکٹ نکالنے والی مشین۔مُقَامَرَة: جوا کھیلنا۔مُقَمِّر و مُقَمِّر كهربائي: ٹوسٹر، توس سینکنے والی مشین۔مُقَمَّر: ڈبل روٹی کے ٹکڑے جو آگ پر سینکے ہوئے ہوں، روٹی جو آگ پر سینکی گئی ہو۔مُقَامِر: جوے باز، مُقْمِر: چاندنی (رات)۔قَمْرَة و قُمْرَة جمع قَمَرات: برتھ (Berth)، جہاز میں دیوار گیر بستر یا نشست کیبن (Cabin)، خاص کمرہ (State Room)۔قُمْرُق جمع قَمَارِق: محصول درآمد (و برآمد)۔

قمش ا۔قَمَشَ ـُ قَمْشًا و قَمَّشَ القُمَاشَ: کو ادھر ادھر سے جمع کرنا۔تَقَمَّشَ: جو کچھ ملے اسے کھا جانا اگرچہ معمولی ہو۔اِقْتَمَشَ القُمَاشَ: کو ادھر ادھر سے کھانا۔القَمْشُ (مص): نکمی چیز۔القُمَاشُ جمع اَقْمِشَة: روئے زمین پر پڑے ہوئے ٹکڑے، کپڑا، قُمَاشُ كل شيء: ہر چیز کے ٹکڑے۔ ـــ قُمَاشُ النَّاسِ: رذیل لوگ۔قُمَاشُ البَيْتِ: گھر کا سامان، فرنیچر۔قُمَاشُ الثَّوْبِ (ت): کپڑا کہتے ہیں ھذا الثَّوْبُ جَيِّدُ القُمَاشِ: یہ کپڑا عمدہ بافت (بناوٹ) والا ہے۔ جیسے کہا جاتا ہے ثَوْبٌ مُقَمَّشٌ: مضبوط بنا ہوا کپڑا۔القَمَّاشُ: کپڑا فروش، سامان بیچنے والا۔

قَمْشَة: چمڑے کی پٹی، فیتہ، تسمہ، کوڑا، چابک، گاے کی ادھوری قماش ج اَقْمِشَة: کپڑا۔

قمص ا۔قَمَصَ ـُ ـِ قَمْصًا و قِمَاصًا و قُمَاصًا الفرسُ وغیرہ: گھوڑے کا اگلی دونوں ٹانگوں کو اکٹھا ہی اٹھانا اور اکٹھا ہی رکھنا۔ ـــ البعیرُ: اونٹ کا کودنا اور بھاگنا۔ قَمَصَ منہ: سے نفرت کرنا، اعراض کرنا۔ ـــ ت الناقةُ بالرديف: کو اونٹنی کا اچھلتے ہوئے لیجانا۔ ـــ البحرُ بالسفينة: اچھلتے سمندر کا کشتی کو اس طرح متحرک کرنا جیسے کشتی اونٹ کی طرح دوڑ رہی ہو۔قَمَّصَ البحرُ بالسفينة: بمعنی بالا۔القِمَاصُ (مص): قلق۔القَمُوْصُ: وہ جانور جو اپنے سوار کو لے کر اچھلے۔(ح): شیر، بے آرام جس کو قرار نہ ہو۔ کہا جاتا ہے فُلَانٌ قُمُّصُ الحَنْجَرَةِ: فلاں بڑا اچھوٹا ہے۔القَمِيْصُ: وہ جانور جو اپنے سوار کو لے کر اچھلے۔

۲۔قَمَّصَ ہ: کو قمیص پہنانا۔ ـــ الثوبَ: سے کرتا قطع کرنا۔ تَقَمَّصَ: کرتا پہننا اور استعارہ کی بناء پر کہا جاتا ہے۔ تَقَمَّصَ الوِلَايَةَ والاَمَارَةَ و تَقَمَّصَ لِبَاسَ العِزِّ: اس نے ولایت امارت اور عزت کی قمیص پہن لی یعنی نظام سنبھال لیا۔ ـــ ت الروحُ: ایک جسم سے دوسرے جسم میں منتقل ہونا۔ بعض کے نزدیک جسموں کو روحوں کی قمیص بنانا کہ روحیں ایک قمیص سے دوسری قمیص میں منتقل ہو جاتی ہیں۔القَمِيْصُ ج اَقْمِصَةٌ و قُمُصٌ و قُمْصَانٌ: کرتا۔(مذکر مونث) نوزائیدہ بچے کے اوپر کی جھلی، دل کا غلاف کہا جاتا ہے هَتَكَ الخَوْفُ قَمِيْصَ قَلْبِهِ: خوف نے اس کے دل کے غلاف کو پھاڑ دیا۔

۳۔القَمَصُ واحد قَمَصَةٌ (ح): انڈے سے نکلے ہوئے ٹڈی کے تازہ بچے۔(ح): مکھیاں یا مچھر جو پانی کے اوپر اڑتے ہیں۔

قمص ا۔قَمَصَ ـُ قَمْصًا و قِمَاصًا و قُمَاصًا: سرپٹ دوڑنا، اچھلنا، کودنا، پھاندنا، پھلانگنا، چھلانگ لگانا، لات مارنا۔قَمَّصَ: بمعنی بالا۔قَمْص: سرپٹ دوڑ۔ قَمَّصَ ہ: کو قمیص پہنانا۔تَقَمَّصَ: قمیص پہننا۔ ـــ ہ: میں لپٹنا، کے لبادہ میں چھپنا۔ ـــ: (روح کا) دوسرے جسم میں جانا، تناسخ ہونا، دوسرے جسم میں مادی صورت میں آنا۔قَمِيْص جمع قُمُص و اَقْمِصَة و قُمْصَان: قمیص، فراک، گون، چغہ، عبا، پوشش، ڈھکنا، سرپوش، چادر شال وغیرہ، لفافہ، جیکٹ، پادریوں وغیرہ کا سفید چغہ، تجسیم، (مسیحیت میں) قمیص افرنجی: دن کی قمیص، اوپر کی قمیص قمیص النوم: رات کا چغہ، عبا۔تَقْمِيْص و تَقَمُّص: روح کا دوسرے جسم میں جانا، تناسخ۔قُمُّص جمع قَمَامِصَة: لاٹ پادری۔

قمط ا۔قَمَطَ ـُ قَمْطًا و قِمَاطًا ہ: کے ہاتھ پاؤں

باندھ دینا جیسے گہوارہ میں چھوٹے بچے کے ہاتھ پاؤں باندھ دیئے جاتے ہیں۔ القِماطُ ج قُمُطٌ: رسی جس سے ہاتھ پاؤں باندھیں، چوڑا کپڑا جس سے گہوارہ میں بچے کو لپیٹ دیں۔ ـــ و القِمطُ: رسی جس سے بکری کی ٹانگوں کو ذبح کرتے وقت باندھیں۔ ـــ القَمّاطُ: بچوں کو گہوارہ میں باندھنے کے لئے پٹی بنانے والا۔

۲۔ قَمَطَ ـِ قَمْطًا و قَمَّطَ طعمَ الشيئ: کو چکھنا۔ ـ الشيئَ: کو لینا۔ القَمّاطُ: چور۔ القُمّاطُ: (بہت سے) چور۔

۳۔ قَمَطَ ـُ قَمْطًا و قَمَّطَ الابلَ: اونٹوں کو قطار میں کرنا۔

۴۔ عَامٌ قَمِيطٌ: پورا سال کہا جاتا ہے۔ اَقَمْتُ عِندَهُ حَوْلاً قَمِيطًا او شَهْرًا قَمِيطًا: میں اس کے پاس ایک مکمل سال یا ایک کامل مہینہ ٹھہرا۔

۵۔ قَمْطَرَ قَمْطَرَةً الشيئُ: جمع ہونا۔ ـ الشيئَ: کو جمع کرنا۔ ـــ القِربَةَ: مشک کو بندھن سے باندھ دینا، مشک کو بھرنا۔ اِقْمَطَرَّ: سکڑنا۔ ـ للشر: برائی پر آمادہ ہونا۔ عليه الشيئُ: پر کی بھیڑ ہونا۔ القِمَطْرُ والقِمَطْرُ ج قَمَاطِرُ: بستہ، مجرموں کے پاؤں پھنسانے کی لکڑی، ٹھگنا قد موٹا مرد، مذکر و مونث اور کبھی اِمْرَاَةٌ قِمَطْرَةٌ: بھی کہتے ہیں۔ القِمَطْرِی: پستہ قد موٹا مرد، اکٹھی چال۔

۶۔ قَمْطَرَ قَمْطَرَةً العدوُّ: دشمن کا بھاگنا۔ اِقْمَطَرَّ: منتشر ہونا۔

۷۔ اِقْمَطَرَّ اليومُ: دن کا سخت ہونا۔ القُمَاطِرُ والقَمْطَرِيرُ: سخت دن یا سخت برائی۔

○ قَمَطَ ـُ قَمْطًا ہ: کو بیڑیاں ڈالنا، کو ہتھکڑی لگانا، ـ ہ: (زخم) پر پٹی باندھنا۔ قَمَّطَ: بمعنی بالا۔

قمع: ا۔ قَمَعَ ـَ قَمْعًا ہُ: کو اس کے ارادہ سے ہٹا دینا۔ چھڑی سے مارنا، کو مغلوب و ذلیل و خوار کرنا، سر کی چوٹی پر مارنا۔ ـ البردُ النباتَ: سردی کا نباتات کو جلا دینا۔ قَمِعَ ـَ قَمَعًا تِ الظبيةُ: ہرن کی ناک میں مکھی داخل ہونا اور اس کی وجہ سے اس کا سر ہلانا۔ اَقْمَعَ ہُ: کو ذلیل و خوار کرنا، رد کرنا، آپ کہتے ہیں۔ اَقْمَعْتُهُ: یعنی فلاں میرے پاس آیا تو میں نے اسے ہٹا دیا۔ تَقَمَّعَ: ذلیل ہونا۔ ـــ الذبابَ: مکھی اڑانا، تم کہو گے۔ تَرَكْتُهُ يَتَقَمَّعُ: میں نے اسے بیکاری اور فراغت میں مکھی اڑاتے ہوا چھوڑا۔ اِنْقَمَعَ: ذلیل و خوار ہونا۔ القَمَعَةُ ج مَقَامِعُ (ح): مکھی جو سخت گرمی میں اونٹوں اور ہرنوں کو لگ جاتی ہے۔

المِقْمَعَةُ ج مَقَامِعُ: چھڑی، لکڑی یا لوہا جس سے انسان کو مارا جائے۔ المَقْمُوعُ (مفع) مغلوب۔

۲۔ قَمَعَ ـَ قَمْعًا القِربةَ: باہر کی طرف مشک کے منہ کو موڑنا۔ ـ في الشيئ میں داخل ہونا۔ ـ ت المرأة بنانها بالحناء: عورت کا پوروں کو مہندی سے رنگنا۔ ـ ما في السقاء: مشک کے پانی کو ڈگڈگا کے پینا۔ ـ الشرابُ: آسانی سے حلق سے اترنا۔ سمعهُ لفلان: کی بات پر کان لگانا ـــ الوطب: کے سرے پر قیف لگانا۔ قَمِعَ ـَ قَمَعًا فلانٌ الدواءَ: دوا پھانکنا۔ قَمَّعَ البسرةَ ونحوَها: کھجور وغیرہ کی پینڈی کو دور کرنا۔ ـ ت السرةُ و نحوُها: کھجور وغیرہ کی پینڈی کا دور ہونا۔ اِقْتَمَعَ مافي الاناء: یعنی برتن میں جو کچھ تھا سب پی گیا۔ القَمْعُ والقِمْعُ والقِمَعُ ج اَقْمَاعٌ قِمَعٌ ـ (ز): کھجور وغیرہ کے نیچے کی پینڈی۔ اور تشبیہ کی بناء پر انگشتانہ کو بھی قمع کہتے ہیں۔ القَمَعُ (ع ا): حلق کا کنارہ سانس کی نال کا کنارہ۔ ـــ (ع ا): نرخرہ کی ابھری ہوئی ہڈی۔ القُمْعَةُ ج قُمَعٌ: توشہ دان وغیرہ کا سربند۔ القَمَعَةُ ج قَمَعٌ: حلق کا کنارا۔ قَمَعَةُ الذَّنَبِ: دم کا کنارا۔ القَمِيعَةُ ج قَمَائِعُ: دم کا سرا۔ القِمْعِيَّةُ (ن): ایک پھولدار پودا جس کی ایک قسم زہریلی ہے سے ایک دوا تیار کی جاتی ہے جو پیشاب آور اور مسکن ہے اس کا استعمال خطرناک ہے اس سے دل کے مریضوں کا علاج کیا جاتا ہے۔

۳۔ قَمَعَ ـَ قَمْعًا الكتُبَ و نحو ها: عمدہ عمدہ کتابیں وغیرہ چھانٹ لینا تَقَمَّعَ و اِقْتَمَعَ الشيئَ: کو چننا۔ القَمْعَةُ والقُمْعَةُ من المال: چنا ہوا عمدہ مال القُمْعَةُ ج قُمَعٌ: اِقْتَمَعَ سے اسم، پسندیدہ مال۔ ـ من المال: چنا ہوا مال۔ قَمَعَةُ الشيئ ج قَمَعٌ: عمدہ چیز۔ المَقْمُوعُ من المال: چنا ہوا مال۔

۴۔ قَمِعَ ـَ قَمَعًا ت عينُهُ: گوشۂ چشم میں ورم والی ہونا صفت قَمِعَةٌ القَمَعُ (طب): آنکھ کے گوشوں میں ورم یا سرخی یا خرابی۔ طَرْفٌ قَمِعٌ: پھنسیوں والی آنکھ۔ القَمَعَةُ ج قَمَعٌ (طب): آنکھ کا زخم۔ الاَقْمَعُ مونث قَمْعَاءُ ج قُمْعٌ والقُمُوعُ: وہ شخص جس کی آنکھ کے گوشے میں ورم یا خرابی یا سرخی ہو۔

۵۔ قَمِعَ ـَ قَمَعًا تِ الفرسُ: ایک موٹے گھٹنے والا ہونا۔ ـــ عرقوب الفرس: کی ایڑی کے سرے کا موٹا ہونا۔ القَمَعُ: گھوڑے کے گھٹنے میں یا ایڑھی میں موٹاپا۔ القَمِعُ مِن الخيل گھوڑا جس کے ایک گھٹنے میں موٹاپا ہو۔ سَنَامٌ قَمِعٌ: بڑا کوہان۔ القَمَعَةُ ج قَمَعٌ: اونٹ کے کوہان کی چوٹی۔ الاَقْمَعُ من الخيل مونث قَمْعَاءُ ج قُمْعٌ: گھوڑا جس کے ایک گھٹنے میں موٹاپا ہو۔ القَمِيعَةُ من الدواب جمع قَمَائِعُ: دونوں کانوں کے درمیان ابھرا ہوا حصہ والا جانور۔

۶۔ تَقَمَّعَ: تنہا بیٹھنا۔ اِنْقَمَعَ الرجُلُ تنہا بیٹھنا۔

۷۔ تَقَمَّعَ: متحیر ہونا، مدہوش ہونا۔

۸۔ قَمْعَلَ قَمْعَلَةً النبتُ: نباتات کا غلاف نکلنا یا شگوفہ نکلنا۔ ـــ الرجُلُ: سردار قوم ہونا۔ القِعْمَالُ: سردار قوم۔ چرواہوں کا سردار۔ القُمْعُلُ ج قَمَاعِلُ وقَمَاعِيلُ: تنگ منہ کی ہانڈی۔ ـــ والقُمعوْلُ ج قَمَاعِلُ و قَمَاعِيلُ: بڑا پیالہ۔ القُعْمُولَةُ ج قَمَاعِيلُ (ز): نباتات کا غلاف یا پھول کی کلی، کونپل، سر کے اندر گمٹا۔

○ قمع ہ/ ہ: مغلوب کرنا، زیر کرنا، دبا دینا، کچل دینا، ختم کرنا، قابو میں رکھنا، روکنا، باز رکھنا، محکوم بنانا، زیر نگیں کرنا۔ قَمع و قِمع و قمع جمع اقماع: قیف، دودکش، جمع قموع: پھل کی ڈنڈی۔ قمع الخيّاط: انگشتانہ۔ قمع السيكارة: سگار کا بچہ ہوا ٹکڑا۔
Cigarbutt

○ قُمْقَمَ و تَقَمْقَمَ: شکایت کرنا، بڑبڑانا۔ قُمْقُم و قُمْقُمَة جمع قَمَاقِم: لمبی گردن والی پھولی ہوئی بوتل۔

قمل: قَمِلَ ـَ قَمَلاً القومُ: کا زیادہ تعداد ہونا، سرسبز و شادابی والا ہونا۔ ـــ فلانٌ: لاغری کے بعد موٹا ہونا۔ ـ بطنُهُ: کی توند نکلنا۔ ـــ رأسُهُ: سر میں جوں والا ہونا یا بہت جوئیں والا ہونا صفت قَمِلٌ۔ ـــ واقمَلَ المرعى: چراگاہ کا اگنا اور سیاہ ہونا۔ تقَمَّلَ الرجُلُ: میں کچھ موٹائی شروع ہونا۔ القَمْلَةُ ج قَمْلٌ (ح): جوں کہا جاتا ہے۔ دبَّ قَمْلُهُ: یعنی وہ موٹا ہوا۔ ـــ قَمْلُ قُرَيْشٍ: دانہ صنوبر۔ القَمّالُ (ح): جوں۔ القُمَّلُ: واحد قُمَّلَةٌ (ح) چیچڑی (ح): چھوٹی چیونٹی۔ المِقْمَلُ: فقیری کے بعد امیر ہونے والا۔

○ قَمِلَ ـَ قَمَلاً: جوؤں سے بھرا ہوا ہونا، تقَمَّلَ: جوؤں سے بھرا ہوا ہونا۔ قَمْل واحد قملة: جوویں قَمِل: جوؤں سے بھرا ہوا۔ مُقَمَّل: جوؤں سے بھرا ہوا۔

قمن: ا۔ تَقَمَّنَ الامرَ: کا قصد کرنا۔ کو کرنے کی غرض و غایت ہونا کا ارادہ کرنا۔ ـــ الشيئ: کو پکڑنے کے قریب ہونا۔ القَمَنُ: قریب، لائق، مناسب، یہ لفظ واحد، تثنیہ جمع مذکر اور مونث سب کیلئے ہے۔ کہا جاتا ہے۔ هٰذا المَنزِلُ لَكَ مَوْطَنٌ قَمَنٌ: یعنی یہ مکان اس

لائق ہے کہ تم اس میں رہو۔ وجِئْتُ بالحديثِ عَلٰى قَمَنِهٖ: یعنی میں نے اس کی روش پر بیان کیا۔ القَمِنُ: لائق، (قَمِنٌ: کے ساتھ باء یا لام یا من کا استعمال کیا جاتا ہے جیسے هُوَ قَمِنٌ بِكَذَا اَوْ مِنْ كَذَا اَوْ لِكَذَا: وہ اس کے لائق ہے) تیز، قریب۔ القَمِينُ ج قُمَنَاءُ و قَمِينُونَ مونث قَمِينَةٌ ج قَمِينَاتٌ و قَمَائِنُ: تیز، لائق، سزاوار، قَمِينٌ: کے شروع میں بھی باء لام یا من استعمال کیا جاتا ہے جیسے هُوَ قَمِينٌ بِكَذَا و لِكَذَا یا مِنْ كَذَا وہ اس کے لائق ہے اور کہا جاتا ہے۔ اَقْمِنْ بهذا الامر: یہ کام بہت مناسب ہے هٰذَا الاَمْرُ مَقْمَنَةٌ لِذَالِكَ: یعنی یہ کام اس کے لئے زیادہ مناسب ہے۔

۲۔ رَائِحَةٌ قَمِنَةٌ: بدبودار۔ القَمِينُ ج قُمَنَاءُ و قَمِينُونَ مونث قَمِينَةٌ ج قَمِينَاتٌ و قَمَائِنُ: حمام کی بھٹی۔ المُقْمَئِنُّ: سکڑا ہوا۔

قمه: ۱۔ قَمَهَ ـَ قُمُوهًا البعيرُ: حوض سے سر اٹھالینا اور پانی نہ پینا۔ ـــ الشيئُ في الماء: کبھی پانی میں ڈوبنا کبھی ابھرنا۔ القَامِهُ ج قُمَّهٌ: (فا)۔ القَمَهُ: کھانے کی کم خواہش۔

۲۔ تَقَمَّهَ في الارض: آوارہ پھرنا کہا جاتا ہے خَرَجَ فُلَانٌ يَتَقَمَّهُ: فلاں اس حال میں نکلا کہ اسے کوئی علم نہیں تھا کہ کہاں جائے۔

۳۔ اِقْمَهَدَّ: جلدی کرنا، مرنا۔ ـــ الرجلُ او البعيرُ: سر اٹھانا۔ ـــ بالمكان: میں ہمیشہ اقامت کرنا۔ القَمْهَدُ: کمینہ، بداصل، بدذات مرد، بدشکل آدمی۔

قمی: قَامَى مُقَامَاةً: (یائی) هُ: کی موافقت کرنا، کہا جاتا ہے۔ مَا يُقَامِينِي هٰذَا الشَّيْئُ: یعنی یہ چیز مجھے موافق نہیں۔

○ تَقَمَّنَ هُ: کچھ کرنے کا ارادہ کرنا، کچھ کرنے کا خیال ہونا۔ قَمِنٌ ب: کے لائق، کے قابل، کے شایاں، کا سزاوار، کا مستحق۔ قَمِين ب: کے لائق، قابل، شایان، کا سزاوار، مستحق کے لئے کافی، موزوں، مناسب، کے مطابق، موافق، کو گر گزرنے والا، کا اہل، کرنے جوگ۔ مَقْمَنٌ ل: کے لئے کافی، موزوں، مناسب قَمِينَة و قَمِين جمع قمينات: پزاوہ، اینٹوں کا بھٹہ، بھٹی۔

قنّ: ۱۔ قَنَّ ـُ قَنًّا في الجبل: پہاڑ کی چوٹی پر چڑھنا۔ اِقْتَنَّ اِقْتِنَانًا و اِقْتَنَنَ اِقْتِنَانًا: کھڑا ہونا۔ اِسْتَقَنَّ بالامر: کام اپنے ذمہ لینا۔ القُنُّ: چھوٹی پہاڑی۔ القُنَّةُ ج قُنَنٌ و قِنَانٌ و قُنُونٌ و قُنَّاتٌ: چھوٹی پہاڑی، پہاڑ کی چوٹی۔ قُنَّةُ كُلِّ شَيْئٍ: ہر چیز کا بالائی حصہ۔

۲۔ قَنَّ ـُ قَنًّا: لاٹھی سے مارنا۔ اِقْتَنَّ: غلام بنانا۔ القِنُّ: غلام (خود مملوک اور اس کے ماں باپ) اور یہ لفظ مذکر مونث، مفرد جمع سب کے لئے ہے اور کبھی جمع اَقْنَانٌ و اَقِنَّةٌ آتی ہے۔ القِنَانَةُ و القُنُونَةُ: غلامی، زرعی غلامی۔

۳۔ قَنَّ ـُ قَنًّا: نگاہ ڈال کر ڈھونڈنا خبروں کو تلاش کرنا۔

۴۔ اِقْتَنَّ: خاموش ہونا۔

۵۔ اِسْتَقَنَّ: بکریوں میں رہ کر انہیں کے دودھ پر گزارا کرنا

۶۔ القُنُّ: کرتے کی آستین۔ قُنُّ الدَّجَاجِ: مرغی کی جائے پناہ (عامیہ سریانیہ)۔ القِنَّةُ ج قِنَنٌ: رسی کی لڑیوں میں ایک لڑی، ایک دوا کا نام۔ القَنُّ: طریقہ۔ القُنَانُ: کرتے کی آستین۔ القِنِّينَةُ ج قَنَانِيُّ و قَنَان: شیشہ کی بوتل۔ القَانُونُ ج قَوَانِينُ: اصل، ہر چیز کا پیمانہ، (مو): ایک قسم کا باجہ۔ شرائع اور نظاموں کا مجموعہ، اجتماعی نظام، قانون کی بہت سی اقسام ہیں مثلاً قانون اساسی یا دستوری، قانون تجارت وغیرہ۔ الحَقُّ القَانُونِيُّ: عیسائیوں کی شریعت کا مجموعہ۔ ـــ (ع ج) الجبرا کا قاعدہ، اسے دستور یا قاعدہ بھی کہتے ہیں۔

قنأ: ۱۔ قَنَأَ ـَ قُنُوءًا ت اللحيةُ من الخضاب: داڑھی کا خضاب سے سیاہ ہونا۔ ـــ الشيئُ: گہرا سرخ رنگ والا ہونا۔ قَنَأَ اللبنَ: دودھ میں پانی ملانا۔ ـــ لحيتَهُ: داڑھی کو خضاب سے سیاہ کرنا۔ قَنِئَ ـَ قُنُوءًا الاديمُ: چمڑے کا خراب ہونا۔ قَنَّأَ تَقْنِئَةً و تَقْنِيئًا لحيتَهُ: داڑھی کو خضاب سے سیاہ کرنا۔ اَقْنَأَ الاديمَ: چمڑے کو خراب کرنا۔ اَحْمَرُ قَانِئٌ: بہت گہرا سرخ۔ المَقْنَأَةُ و المَقْنُؤَةُ: وہ جگہ جہاں دھوپ نہ پڑے۔

۲۔ قَنَأَ ـَ قَنْأً الرجلَ: کو قتل کرنا یا اسے کسی دوسرے کو قتل کرنے پر برانگیختہ کرنا۔ قَنِئَ ـَ قُنُوءًا: مرنا۔ اَقْنَأَ الرجلَ: کو قتل کرنا۔ ـــ الشيئُ فلانًا: کیلئے ممکن ہونا اور کے قریب ہونا۔

۳۔ القِنْئُ: ہاتھی کی گردن، پست قد عورت۔

○ قُنّ جمع قِنَان: مرغیوں کا ٹوکرا، ٹاپا، ڈربہ، قِنّ جمع اَقْنَان و اَقِنَّة: غلام، زرعی غلام، قِنَّة: بارزد، بریجا (مخصوص بو والی ایک قسم کی لاکھ جو بعض ایشیائی پودوں سے حاصل کی جاتی ہے اور دوائیوں نیز دھونی دینے میں استعمال ہوتی ہے)۔ قُنَّة جمع قُنَات و قُنَن و قِنَان و قُنُون: پہاڑ کی چوٹی، قُنُونَة: غلامی، زرعی غلامی۔ قِنِّينَة جمع قَنَانٍ: بوتل، شیشے کی بوتل، فلاسک، ڈاٹ والی چھوٹی سی بوتل، چھاگل، شیشی۔ قَنَّنَ: قانون بنانا، قانون سازی کرنا، ـــ هُ: کچھ معین کرنا، تعین کرنا، قَانُون جمع قَوَانِين: قانون شریعت، دینی فتوی، مسلمہ اصول، بنیادی قاعدہ، ضابطہ، فرمان، ہدایت، حکم، اصول اخلاق، تحریری قانون، مجموعہ قوانین، ضابطہ، قوانین، ٹیکس، محصول، خراج، زیتون اور کھجوروں پر ٹیکس (تونس میں) ایک آلہ موسیقی، القانون الاساسی: بنیادی دستوری مجموعہ قوانین۔ تحریری قانون۔ قانون التأسيس: دستور، القانون الجنائی: تعزیری قانون، قانون فوجداری۔ قانون الاحوال الشخصية: ذاتی یا نجی امور کے متعلق قانون۔ القانون الدستوری: آئینی قانون القانون الدُّوَلی: بین الاقوامی قانون۔ قانون المُرافعات: طریق کار کا قانون، قانونُ اصولِ المحاكمات الحقوقية بمعنی بالا۔ قانونُ السِلكِ الإداري: انتظامی قانون۔ قانونٌ كِيمَاوِي: کیمیائی فارمولا۔ القانون المدنی: شہری قانون، قانون دیوانی، قانونی: قانونی، قانون کے مطابق، جائز، قانون کی نظر میں، ماہر قانون صيدلی قانونی: تصدیق شدہ اور لائسنس یافتہ دواساز۔ غیر قانونی: غیر قانونی، خلاف قانون، ناجائز۔ قانُونِيَة: قانون کی مطابقت۔ تقنين: دستور سازی، قانون کی تدوین، قانونی قاعدہ، راشن بندی۔ مُقَنِّن: قانون ساز، قانون سازانہ، مُقَنَّن: معین شدہ، تعین کردہ۔

○ قنال: کینال (نہر) قنال السويس: نہر سوئز۔

قنب: ۱۔ قَنَبَ ـِ قُنُوبًا في الشيئ: میں داخل ہونا۔ ـــ ت الشمسُ: آفتاب کا غروب ہونا۔ قَنَّبَ الزرعُ: خوشہ کے پتے ظاہر ہونا۔ ـــ الزهرُ: پھول کا کلی سے نکلنا۔ ـــ الاسدُ بمخلبه: شیر کا چنگل کو سمیٹ لینا۔ اَقْنَبَ: قرض خواہ سے یا طاقتور سے چھپنا۔ تَقَنَّبَ الرجلُ في بيته: میں داخل ہونا۔ القُنْبُ: بڑا بادبان، شیر کا چنگل ـــ من كف الاسد: شیر کی ہتھیلی کا وہ حصہ جس میں وہ اپنے چنگل داخل کر لیتا ہے۔ قُنْبُ الزَّهْرِ: پھول کا غلاف ج قُنُوبٌ۔ القِنَابُ: شیر کا پنجہ۔ و القُنَابُ واحده قِنَابَةٌ و قُنَابَةٌ و قُنَّابَةٌ: پتے جن میں خوشہ ہوتا ہے۔ ـــ و القَنَابَةُ: پتے جن میں خوشہ ہوتا ہے۔ القِنَّبُ و القُنَّبُ (ن): سن جس سے سُتلی بناتے ہیں اور اس سے ریشے تار دھاگہ وغیرہ بناتے ہیں۔ القَيْنَبُ: گھنا بادل۔ المِقْنَبُ: شکاری کا تھیلا۔ شیر کی ہتھیلی ـــ و المِقْنَابُ: شیر کا چنگل، کہا جاتا ہے سَحَبَ خَلْبُ الاَسَدِ فِي مِقْنَبِهٖ: شیر کا

چنگل اس کی ہتھیلی میں ہے۔

۲۔ قَنَبَ ـــِ قَنْبًا الكرم انگور کی تکلیف دہ ٹہنیوں کو کاٹ دینا۔ قَنَّبَ الكرمَ انگور کی شاخ تراشی کرنا۔

۳۔ قَنَبَ وتَقَنَّبَ و اِقْتَنَبَ الخيل گھوڑوں کی جماعت کا دستہ ہونا کہا جاتا ہے۔ قَنَبُوْا و تَقَنَّبُوْا نَحْوَ العَدُوِّ جمع ہو کر دشمن کی طرف روانہ ہونے والے گھوڑوں کا دستہ بن گئے۔ اَقْنَبَ سفر میں دور جانا۔ القَانِبُ تیز رفتار قاصد۔ وادٍ قَانِبٌ وادی جس کا سیلاب دور سے جاری ہو۔ القَنِيْبُ لوگوں کا گروہ۔ القَيْنَابُ تیز رفتار قاصد۔ المِقْنَبُ ج مَقَانِبُ گھوڑوں کی جماعت جو لوٹ ڈالنے کے لئے جمع ہوں۔

۴۔ القَانِبُ بلبلانے والا بھیڑیا۔ القِنَابُ کمان کی تانت۔

۵۔ القُنْبُرَةُ سر پر کچھ زائد پر۔ و القُنْبُرَةُ ج قَنَابِرُ (ح) چنڈول نامی ایک قسم کی چڑیا جسے فارسی میں چکاوک کہتے ہیں۔ دجاجة قُنْبُرَانِيَّةٌ (ح) چوٹی والی مرغی۔

۶۔ القُنْبُصُ مونث قُنْبُصَةٌ (ح) سانپ، پستہ قد والا۔

۷۔ القُنْبُطُ (ن) گوبھی، عوام اسے قَرْنَبِيط بھی کہتے ہیں۔

۸۔ قَنَبَعَ فی بيته میں چھپنا۔ ـــت الشجرةُ غلاف کے اندر پھول یا پھل والا ہونا۔ القُنْبُعُ درخت کی کلی کا غلاف، خوشہ میں گندم کے دانے کا غلاف۔ القُنْبُعَةُ بمعنی القُنْبُعُ ایک قسم کا بچوں کے لئے کپڑا۔

۹۔ قَنْبَعَ الرجلُ غصہ کی وجہ سے پھولنا۔

۱۰۔ القَنْبَعُ پستہ قد خسیس مرد۔ القُنْبُعَةُ بمعنی القُنْبُعِ، پستہ قد عورت قُنْبُعَةُ الخِنْزِيرِ سور کی خرخراہٹ۔

۱۱۔ قَنْبَلَ العدوَّ (ع) دشمن پر توپ کے گولے پھینکنا۔ القَنْبَلُ والقَنْبَلَةُ ج قَنَابِلُ لوگوں یا گھوڑوں کی جماعت۔ القُنْبُلُ و القُنَابِلُ موٹا قوی مرد۔ القُنْبُلَةُ ج قَنَابِلُ توپ کا گولہ۔

ⓒ قِنْب جمع قنوب پھول کٹوری، قُنَّب و قِنَّب سن، سن کا ریشہ، خيط القنب سن کا رسہ، ڈوری، طناب، سُتلی، قِنَّبی سن کا، سن کے ریشہ کا مِقْنَب جمع مَقَانِب گھڑ سواروں کا رسالہ۔ قُنَّار برنموئی درختوں کی تہ دار ریشوں والی چھال سے بنی ہوئی چٹائی یا پٹی۔ قُنْبُر واحد قُنْبُرة جمع قنابر چنڈول، چکاوک، لوا میں سے کوئی ایک (بیز مزمہ سنج پرندے ہیں) قُنْبُرة جمع قنابر بم قُنْبُور کوہان، کُب، ابو قنبور کوزہ پشت، کبڑا، کُبا، قَنَّار جمع قَنَابير مردوں کا لمبا اور آستینوں والا لباس، جو سامنے سے کھلا ہوتا ہے اور پٹی سے بندھا ہوتا ہے۔ قنبل و قنبلة جمع قنابل گھوڑ سواروں کا رسالہ، رسالہ، گروہ، جتھا، ٹولی قَنْبَلَ بم مارنا۔ قُنْبُلَة جمع قنابل بم، دستی بم۔ قنبلة حارقة آگ (لگانے والا) بم۔ قنبلة غازية گیس بم۔ قنبلة مائية گہرائی بم جو آبدوزوں اور دیگر آبی اہداف کو تباہ کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ قنبلة مُحْرِقَة آگ بم۔ قنبلة مُنْفَجِرَة زبردست دھماکہ خیز بم۔ قنبلة هيدروجنية ہائیڈروجن بم۔(H Bomb)۔ قنبلة اليد دستی بم۔ طائرة مُقَنْبِلَة بمبار طیارہ۔ مُقَنْبِلات بمبار طیارے۔

قنت ۱۔ قَنَتَ ـــُ قُنُوْتًا اطاعت کرنا اللہ تعالیٰ کے سامنے خاکساری کرنا، (کہا جاتا ہے۔ قَنَتَ اللهَ وقَنَتَ لِلّٰهِ) ـــ لـ: کے آگے ذلیل ہونا۔ اَقْنَتَ اللہ تعالیٰ کے سامنے خاکساری کرنا۔ اَقْنَتَ فرمانبردار ہونا۔ القَانِتُ (فا) ج قُنَّتٌ ہمیشہ اطاعت فرمانبرداری میں رہنے والا۔ اِمْرَأَةٌ قَنُوْتٌ شوہر کی تابعدار عورت۔

۲۔ قَنَتَ ـــُ قُنُوْتًا نماز میں کھڑا ہونا، خاموش ہونا۔ اَقْنَتَ نماز میں قیام طویل کرنا، ہمیشہ حج کرنا، دیر تک جنگ کرنا۔ القَانِتُ ج قُنَّتٌ نماز پڑھنے والا، کہا جاتا ہے۔ سِقَاءٌ قَنِيْتٌ پانی کو روکنے والی مشک جو ٹپکے نہیں۔

۳۔ قَنَتَ ـــُ قَنَانَةً کم خوراک ہونا۔ القَنِيْتُ (مذکر مونث) کم خوراک۔

۴۔ اَقْنَتَ دشمن کے لئے بددعاء کرنا۔

قنث: قَنْثَلَ الرجُلُ چلنے میں غبار اڑانا۔

قنج ۱۔ القُنْجُلُ غلام۔

قنح ۱۔ قَنَحَ ـــ قَنْحًا العودَ لکڑی کا سرا موڑنا۔ ـــ واَقْنَحَ البابَ دروازہ کو لکڑی سے اٹھانا۔ قَنَّحَ البابَ: دروازے کے لئے لمبی ٹیڑھی چابی بنانا۔ القُنَاحُ دروازے کا ارل۔ القُنَّاحَةُ لمبی ٹیڑھی کنجی، لکڑی جس کو دوسری لکڑی کے نیچے ڈال کر حرکت دیں۔

۲۔ قَنَحَ ـــ قَنْحًا الشاربُ پینے والے کا سیراب ہو کر سر اٹھانا، سیرابی کے بعد پینے کو ناپسند کرنا۔ تَقَنَّحَ سیرابی کے بعد پینے کو ناپسند کرنا۔

قنخ: القُنَاخِرُ ج قَنَاخِرُ بڑے جسم والا۔ اَنْفٌ قُنَاخِرٌ موٹی ناک۔ القِنَّخْرُ بڑے جسم والا، کشادہ نتھنوں اور سخت آواز منہ والا۔ القِنْخَرَةُ و القُنْخُورُ و القُنْخُورَةُ و القِنْخِيرَةُ بڑی چٹان۔

ⓒ قُنُوت اللہ تعالیٰ کی فرمانبرداری، اللہ تعالیٰ کے سامنے عجز وانکسار، خلوص، وفاداری، خدا پرستی، خدا ترسی، اللہ تعالیٰ کی تعظیم و تکریم۔ قُنْحَة جمع قُنْحَات و قِنَاح دریائے نیل میں چلنے والی کشتی۔

قند ۱۔ القَنْدُ ج قُنُوْدٌ شکر (کند کا معرب) القِنْدِيْدُ ج قَنَادِيْدُ شکر، کافور، ایک قسم کی خوشبو جو زعفران سے بنائی جاتی ہے، خوشبودار شراب، کہا جاتا ہے جاءَ بالاَمْرِ عَلٰى قَنَادِيْدِهِ وہ معاملہ کو اپنی روش پر لایا۔ القَنْدِيَّةُ (ن) ایک خوشبودار پودا۔ سَوِيْقٌ مُقَنَّدٌ شکر ملا ہوا ستو۔ كلامٌ مُقَنَّدٌ شیریں گفتگو۔ سَوِيْقٌ مَقْنُوْدٌ شکر ملا ہوا ستو۔ رَجُلٌ مَقْنُوْدُ الكَلَامِ شیریں کلام مرد۔

۲۔ القُنْدُزُ و القُنْدُسُ (ح) اود بلاؤ، سنجاب۔

۳۔ قَنْدَسَ گناہ کے بعد توبہ کرنا۔ ـــ فی الارض سیر و سفر کرنا۔ القُنْدُسُ (ح) بمعنی القُنْدُزِ (اود بلاؤ، سنجاب)

۴۔ القِنْدَعْلُ بے وقوف۔

۵۔ قَنْدَلَ بڑے سر والا ہونا صفت قَنْدَلٌ و قُنَادِلٌ و قَنْدَوِيْلٌ ـــ رَأْسٌ قُنَادِلٌ بڑا اور مضبوط سر۔ القُنْدُوْلُ واحد قُنْدُوْلَةٌ (ن) ایک خاردار درخت۔ القِنْدِيْلُ ج قَنَادِيْلُ چراغ (لاطینیہ)

۶۔ القَنْدَلَفْتُ گرجا کا خادم (یونانیہ)

قنر ۱۔ اَقْنَرَ چھوٹے مٹکے سے پینا۔ القِنْزُ و الاَقْنِيْزُ چھوٹا مٹکا۔ القَنَزُ قنص میں ایک لغت ہے۔ القانِزُ و القَنَّازُ شکاری۔

۲۔ القُنْزُعُ و القُنْزُعَةُ و القَنْزَعَةُ و القِنْزِعَةُ بالوں کا گچھا جو سر پر چھوڑ دیا جائے۔ سر کے گردا گرد بال، پروں کا بقیہ، مرغ کی کلغی۔ القُنْزُعَةُ بمعنی القُنْزُعِ ـــ ج قُنْزُعَاتٌ و قَنَازِعُ بہت پستہ قد عورت۔ القَنَازِعُ چھوٹے لوگ، بری کلام۔ بلائیں۔

قنس: ۱۔ اَقْنَسَ الرجُلُ کمینہ ہوتے ہوئے شریف اصل کی طرف اپنی نسبت کرنا۔ القَنْسُ اصل۔ القِنْسُ اصل۔ القَنَسُ ج قُنُوْسٌ و القَوْنَسُ ج قَوَانِسُ و القَوْنُوْسُ سر کا بالائی حصہ، خود کی چوٹی، راستہ کا درمیان، گھوڑے کے دونوں کانوں کے درمیان ابھری ہوئی ہڈی۔ القِنْيَسُ ج قَيَانِسُ (ح) بیل۔

۲۔ قَنْسَرَ ـــتہُ الشدائدُ او السِنُّ سختیوں یا عمر کا کسی کو بوڑھا کرنا۔ تَقَنْسَرَ بوڑھا ہونا اور جھری پڑنا۔ القِنْسَرُ و القِنْسْرِيُّ و القِنَّسْرُ بہت بوڑھا عمر رسیدہ۔ القناسِرُ سخت

قنش: قَنَشَ تَقْنِيْشًا هُ کو کم کرنا۔ قُنِشَ فی الشیء میں کمی کیا جانا۔

قنص ۱۔ قَنَصَ ـــِ قَنْصًا الطيرَ پرندے کا شکار کرنا۔

تَقَنَّصَ و اِقْتَنَصَ الطیرَ او الظبیَ: پرندے یا ہرن کا شکار کرنا۔ القانِصَۃ: شکار کرنے والے۔ —— للطیر: ج قَوانِصُ (ع ا) پرندے کا پوٹا جس طرح انسان کا معدہ۔ القَنَصُ شکار۔ القَنّاصُ شکاری۔ القُنّاصُ (القانص کی جمع) شکاری لوگ۔ القَنِیصُ مونث قَنِیصَۃٌ: شکاری، شکار۔

۲۔ القِنْصُ: اصل۔

۳۔ القُنْصُلُ ج قَناصِلُ: پستہ قد شخص، ایک حکومت کا معتمد جو دوسری حکومت میں رہے نائب، سفیر (لاتینیہ) القُنْصُلِیَّۃُ: نائب سفیر کے رہنے کی جگہ۔

قنط ۱۔ قَنَطَ ـُ قُنُوطًا ناامید ہونا۔ صفت قَنِطٌ و قانِطٌ و قَنُوطٌ ـَ ہٗ کو منع کرنا۔ قَنِطَ ـَ قَنَطًا و قَنَطَ ـُ قَناطَۃً: ناامید ہونا صفت قَنِطٌ و قانِطٌ و قَنُوطٌ قَنَّطَ و اَقْنَطَ ہٗ: کو مایوس کرنا۔

۲۔ قَنْطَرَ قَنْطَرَۃً الرجلُ: بہت مال کا مالک ہونا۔ القِنْطارُ ج قَناطِیرُ ایک وزن جس کی مقدار مختلف زمانوں میں مختلف رہی۔ سو رطل، مال کثیر، کہا جاتا ہے۔ قَناطِیرُ مُقَنْطَرَۃٌ: بہت زیادہ مال و دولت۔

۳۔ قَنْطَرَ قَنْطَرَۃً الشیئَ: کو مضبوط باندھنا — الفارسُ: گھوڑے کی پیٹھ سے آگے کی جانب گر پڑنا۔ القَنْطَرَۃُ (مص) ج قَناطِرُ: پل، بلند عمارت۔

۴۔ قَنْطَرَ قَنْطَرَۃً: د… شہر میں اقامت کرنا۔ — علینا: کے پا…

۵۔ القِنْطِرُ (ح): —— و القِنْطِیرُ: مصیبت۔ القَنْطُرِیُّونُ و القَنْطُورِیُّونُ (ن) ایک خاردار پودا جس… ، بخار کے علاج کے لئے دوائی تیار… القَنْطُرِیُونُ الصغیر (ن) ایک کڑ… ور کیڑوں سے نجات… کیلئے استعمال… بات کی تیاری کیلئے بھی مناسب ہے

ⓒ قَنَصَ ـِ قَنْصًا و اقتنص الظروف: حالات سے فائدہ اٹھانا —— الفُرْصَۃَ: موقعہ سے فائدہ اٹھانا۔ قَنْص: … ق چلانا۔ قَنَص شکار، صید، قَنِیص: … قَنّاص جمع قَنّاصَۃ: شکاری، قانِص قُنّاص: شکاری۔ قانِصَۃ جمع قَوانِص: قانِصَۃ جمع قانِصات: ننیک شکن، …). مَقْنُوص: شکار، صید۔

ⓒ قُنْصُل قَناصِل: …صل، نائب القُنْصُل او وکیل القُنْصُل: …ب قونصل، قُنْصُلٌ عام: قونصل… ل۔ قُنْصُلِی قنصلی، سفارتی، وکالتی… قُنْصُلِیَۃ جمع قنصلیات: قنصل خانہ، قونصل کا دفتر یا عہدہ، قنصل کی فرودگاہ۔ قُنْصُلِیۃ عامۃ: قونصل خانہ عمومی۔ قُنْصُلاتو قونصل خانہ۔

ⓒ قَنْطَرَ ۃ کی محراب بنانا، پر پل بنانا، قَنْطَرَۃ جمع قَناطِر: محراب دار پل، تنگی پل، محراب دار چھت، قوسی چھت، محراب۔ مسقف راستہ، محرابی راستہ، قبہ، گنبد، پل درہ، (جمع) بند پشتہ۔ قنطرۃ موازنۃ نہر سے آبیاری کی با قاعدگی قائم رکھنے والا آلہ۔ القناطر الخیریۃ دریائے نیل کے ڈیلٹا کے مدخل پر بنے ہوئے بند، جو قاہرہ سے 15 میل شمال میں واقع ہیں۔ مُقَنْطَر محراب دار، قوس دار، مسقف (راستہ)، محرابی گزرگاہ، محرابی (عمارت)، قبہ دار، محراب سے ڈھکا ہوا، محرابی شکل میں یا محرابوں سے بنا ہوا۔ قَنْطَرَ: غیر معمولی دولت مند ہونا۔ قَناطِیر مُقَنْطَرَۃ: غیر معمولی مال، ڈھیروں دولت، قِنْطاریون: بھکوا۔ قَنْطَرْمَۃ جمع قنطرمات: اضافی لگام۔

قنع ۱۔ قَنَعَ ـَ قُنُوعًا سوال کرنا اور جھک جانا۔ قَنِعَ ـَ قَنَعًا و قَناعَۃً و قُنْعانًا: اپنے حصے پر راضی ہونا۔ قَنَّعَ ہٗ: کو راضی کرنا۔ اَقْنَعَ بیدیہ فی الصلوٰۃ: ہاتھ پھیلانا اور اللہ تعالیٰ سے رحم طلب کرنا۔ —— الاناءَ: برتن بھرنے کے لئے اسے پانی کے بہاؤ کی طرف کر دینا کہا جاتا ہے۔ اَقْنَعَ الاناءَ فی النہر: یعنی اس نے بھرنے کے لئے برتن کو نہر میں پانی کے بہاؤ کی طرف کر دیا۔ تَقَنَّعَ: بتکلف قناعت کرنا۔ اِقْتَنَعَ بالشیئِ: پر راضی ہونا۔ القانِعُ (فا) ج قانِعُونَ و قُنَّعٌ: قناعت کرنے والا، عاجزی سے سوال کرنے والا، قوم کا خادم، قوم کا اجرت پر کام کرنے والا۔ القَنِعُ: جو تقسیم میں مل جائے اس پر راضی ہونے والا۔ القُنْعَۃُ: سوال۔ رَجُلٌ قُنْعانٌ: تھوڑی سی چیز پر راضی ہونے والا امرد۔ —— شاھِدٌ قُنْعانٌ: شاہد عدل کہ جسے اور جس کی گواہی کافی سمجھی جائے (مذکر و مونث مفرد جمع سب کے لئے) رَجُلٌ قُنْعانِیٌّ: جس کی رائے پسند ہو۔ القُنُوعُ (مص) تقسیم شدہ پر رضامندی۔ لالچ، سوال، اظہار عاجزی، میلان۔ القُنُوعُ ج قُنُعٌ و القَنِیعُ ج قُنَعاءُ: بمعنی قَنِعٌ۔ المُقْنِعُ (فا): ذلت کے ساتھ سر کو پورا اٹھانے والا۔ شاھِدٌ مَقْنَعٌ ج مَقانِعُ: شاہد عدل کہ وہ خود یا اس کی گواہی کافی سمجھی جائے کہا جاتا ہے۔ فُلانٌ لَنا مَقْنَعٌ: فلاں کے لئے رضامندی ہے جس پر ہم قانع ہیں۔

۲۔ قَنَعَ ـَ قَنَعاتِ الشاۃُ: بلند تھن والی ہونا یا جس کا تھن درست نہ ہو۔ —— قُنُوعًا الجبلَ: پہاڑ پر چڑھنا۔ قَنِعَ ـَ قَنَعاتِ الشاۃُ: بلند تھن والی ہونا۔ اَقْنَعَ رأسَہٗ او صوتَہٗ: سر یا آواز بلند کرنا۔ —— الاناءَ: برتن کو جھکانا تاکہ اس میں موجود چیز گر جائے۔ —— و اِسْتَقْنَعَت الشاۃُ: بلند تھن والی ہونا۔ القِنْعُ ج قِنَعَۃٌ و اَقْناعٌ: ریت کا گول ٹیلہ۔ القُنْعَۃُ: دیوار میں روشندان۔ القَنَعَۃُ: انسانی سر کا ابھرا ہوا حصہ۔ —— من الجبل والسنام: پہاڑ یا کوہان کی چوٹی۔ المُقْنَعُ (مفع): وہ شخص جو اپنے سر کو خلقۃً اوپر اٹھائے ہوئے ہو۔

۳۔ قَنَعَ ـَ و قَنِعَ ـَ قَنَعاتِ الابلُ: اونٹوں کا تھان پر آنا۔ قَنَعَ الدیکُ مرغ کا لڑائی کے وقت گردن کے پروں کو کھڑا کرنا۔ اَقْنَعَ الابلَ: اونٹوں کو چراگاہ کی طرف لوٹانا اپنی طرف مائل کرنا، ان کے مالکوں کی طرف بڑھانا۔ اِقْتَنَعَت الابلُ: اونٹوں کا تھان پر واپس آنا۔ —— الرجلُ الابلَ او الغنمَ لما واھا: اونٹوں یا بکریوں کو تھان پر واپس لانا۔ فَمٌ مُقْنَعٌ: ایسا منہ جس کے دانت اندر کی طرف کو مڑے ہوئے ہوں۔

۴۔ قَنَّعَ المرأۃَ: عورت کو دوپٹہ اڑھانا۔ —— رأسَہٗ بالسیف او العصا: کے سر پر لاٹھی یا تلوار سے مارنا۔ —— ہٗ خِزْیَۃً و عارًا: کو رسوائی یا عار میں مبتلا کر دینا، کہا جاتا ہے۔ قَنَّعَہُ الشَّیْبُ خِمارَۃً: یعنی اس پر بڑھاپا چھا گیا۔ تَقَنَّعَ کپڑے میں لپٹنا۔ —— فی السلاح: ہتھیار بند ہونا —— ت المرأۃ بالقناع: دوپٹہ اوڑھنا۔ القِنْعُ ج اَقْناعٌ: ہتھیار۔ القِنْعَۃُ ج قِنَعٌ جج قِنْعانٌ: دو ٹیلوں کے درمیان ہموار جگہ۔ القِناعُ ج اَقْناعٌ و اَقْنِعَۃٌ: دوپٹہ۔ — ج قُنُعٌ ہتھیار۔ — (ع ا) دل کا غلاف، کہا جاتا ہے۔ کَشَفَ القِناعَ عَنِ الشَّیْئِ: کنایہ ہے تصریح کرنے سے۔ المِقْنَعُ و المِقْنَعَۃُ: سر پر ڈالنے کی اوڑھنی۔ المُقَنَّعُ (مفع): سر پہ خود رکھنے والا، کپڑے میں لپٹا ہوا، سر چھپانے والا۔

۵۔ القانِعُ ج قانِعُونَ و قُنَّعٌ: ایک جگہ سے دوسری جگہ جانے والا۔ القِنْعُ ج قِنَعَۃٌ و اَقْناعٌ: پہاڑ کے قرب میں بقیہ پانی —— و القِنْعُ جمع قِنَعَۃ و اَقْناع: کھجور کی لکڑی کی پلیٹ جس میں کھانا رکھا جاتا ہے۔ القِناعُ جمع اقناع و اقنعۃ: کھانا رکھنے کی تھالی۔ القَنَعَۃُ: باریک ریت۔

۶۔ القَنَعاتُ: چہرے اور بدن پر بہت بالوں والا امرد۔

ⓒ قِنْع جمع اَقْناع: ہتھیار، زرہ بکتر، بکتر۔ قِناع جمع قُنُع: ہتھیار، زرہ بکتر، بکتر جمع اَقْنِعَۃ … اوڑھنی، دوپٹہ، نقاب، غلاف قلب، پردہ دل، دل کی جھلی۔ قِناعٌ واقٍ: گیس ماسک، گیس نقاب۔ فی ذلک مَقْنَعٌ لَہٗ: وہ اس کے لئے کافی ہے۔

کر سکتا ہے۔ قَانِعٌ ب: سے مطمئن، پر قانع۔ مُقَنَّع: نقاب اوڑھے ہوئے، نقاب پوش، برقع پوش، پردہ کیے ہوئے۔ مُقْتَنِع: قائل۔ ـ ب: سے مطمئن، پر قانع

قنف ا۔ قَنِفَ ـ قَنَفًا المکانُ: جگہ کا پھٹی ہوئی مٹی والا ہونا۔ قَنَّفَ ہٗ بالسیف: کو تلوار سے ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ اِسْتَقْنَفَ المجلسُ: گول ہونا۔ القَنَفُ (مص): کان کا چھوٹا اور سر سے ملا ہوا ہونا۔ القِنَفُ: سیلاب کا کیچڑ جو زمین پر باقی رہ جائے اور پھٹ جائے۔ الاَقْنَفُ مونث قَنْفاءُ ج قُنْفٌ: چھوٹے اور موٹے کان والا۔ القَنْفاءُ: انسان کا کان جس کے لئے دائرہ نہ ہو۔ بکری کا موٹا کان۔ القَنِيفُ ج قُنُفٌ: لوگوں کی جماعتیں۔

۲۔ قَنِفَ ـ قَنَفًا الفرسُ: گھوڑے کا سفید گدی والا ہونا۔ الاَقْنَفُ من الخیل: سفید گدی والا گھوڑا۔ مونث قَنْفاءُ ج قُنُفٌ:

۳۔ اَقْنَفَ: ڈھیلے کان والا ہونا۔

۴۔ اَقْنَفَ: بہت لشکر والا ہونا۔ القَنِيفُ: بہت پانی والا بادل۔ جمع قُنُف

۵۔ اقنف و اِسْتَقْنَفَ: رائے اور تدبیر کا درست ہونا۔

۶۔ القَنِفُ: سر پر تھوڑے بالوں والا۔ القِنافُ و القُنافُ: بڑی ناک والا۔ القَنِيفُ ج قُنُفٌ: کم خوراک مرد۔

۷۔ القُنفُذُ ج قَنافِذُ: مونث قُنفُذَةٌ (ح) سیہی۔

۸۔ القُنفُذُ: درخت جو ریت کے درمیان ہو، ریت کا بلند ڈھیر۔ (ح): چوہا۔ ـــ و القُنفُذ ج قَنافِذُ مونث قُنفُذَةٌ (ح): سیہی، کہا جاتا ہے۔ هُوَ قُنفُذُ لَيْلٍ یعنی وہ چغل خور ہے۔ القَنافِذُ: چھوٹے پہاڑ۔

۹۔ قَنفَش قَنفَشَةً ہٗ: کو جلدی جمع کرنا۔ تَقَنفَش: سکڑنا۔ القُنافِشُ: چھلی ہوئی ناک اور سخت داڑھی والا۔ المُقَنفِش (فا) فی اللباس: بری ہیئت اور لباس والا۔ کہا جاتا ہے۔ جَاءَ مُقَنفِشًا لحیتَهُ: داڑھی کو بری ہیئت میں کیے ہوئے آیا۔

۱۰۔ تَقَنفَعَ تِ القنفذةُ: سیہی کا سمٹنا۔ القُنفُعُ: پستہ قد شخص، کمینہ۔ ـــ و القِنفِعُ (ح): چوہا۔ القُنفُعَةُ (ح): مادہ سیہی، چوتڑ۔

قنق ا۔ القِناقُ: مسافر کی منزل جہاں وہ اترے (ترکیہ)۔ ایک دن کی مسافر کی طے کردہ منزلیں کبھی قناق کہلاتی ہیں۔ (ترکی لفظ)

۲۔ القَنقَرُ (ح): کنگرو (آسٹریلوی عجیب جانور) مادہ کنگرو خطرے کے وقت اپنے بچے کو قدرتی بنی ہوئی تھیلی میں ڈال کر بھاگ جاتی ہے۔ اس کی ایک قسم القنقر الجبّار ہے جو اپنی دم کے غیر معمولی حجم سے ممتاز ہے۔

۳۔ القِنقِنُ: راہ نما۔ واحد مونث قِنقِنَةٌ (ح): ایک قسم کا چوہا ـــ (ح): سمندری سیپی۔ ـــ و القَناقِنُ ج قَناقِنُ: زمین کے نیچے پانی معلوم کر لینے والا انجینئر (دخیل)

○ قُنفُذ البحر یا قنفذ بحری: بحری خار پشت، خار پشت مچھلی۔

○ قَنقر: کنگرو (آسٹریلیا کے کیسہ دار جانوروں کی ایک قسم)۔

قنم ا۔ قَنِمَ ـ قَنَمًا الجوزُ: اخروٹ کا خراب ہونا صفت قَانِمٌ ـــ الفرسُ ونحوُہُ: نمی پہنچنے کے بعد غبار وغیرہ لگ کر میلا کچیلا ہونا۔ ـ الطعامُ واللحمُ والسقاءُ وغیرُھا: خراب ہونا، بدبودار ہونا صفت قَنِمٌ و اَقنَمُ: اسی سے کہا جاتا ہے۔ یَدِیْ قَنِمَةٌ مِنَ الزَّيْتِ: میرا ہاتھ تیل سے خراب ہے القَنَمَةُ: تیل وغیرہ کی بدبو۔

۲۔ الاُقنُومُ ج اَقانِیمُ: شخص، اصل (سریانی)۔

○ قَنِمَ ـ قَنَمًا: بدبودار ہونا یا ہو جانا۔ قنومة: مقدس مچھلی، اُقنُوم جمع اقانیم: تثلیث میں سے کوئی ایک، بنیادی عنصر، جوہر، مادہ، حقیقی اصول۔

قنو ا۔ قَنا ـ قَنْوًا و قُنْوانًا و قُنُوًّا المالَ: کو جمع کرنا، اپنے لئے حاصل کرنا۔ قَنِيَ یَقْنِي و قَنِيَ یَقْنَى قَنْوًا و قَنِيَ و اِسْتَقْنَى الحیاءَ: کو لازم پکڑنا۔ اَقْنَى ہٗ اللّٰہُ: کو اللہ کا غنی کرنا، مالدار بنانا۔ ـ الحیاءَ: کو لازم پکڑنا۔ تَقَنَّى: نفقہ سے بچے ہوئے کا ذخیرہ کرنا۔ اِقْتَنَى المالَ: جمع کرنا، اپنے لئے حاصل کرنا۔ ـــ الحیاءَ: کو لازم پکڑ… القَنوَةُ و القِنوَةُ: کمائی، کہا جاتا ہے۔ لَہٗ غَنَمٌ قُنْوَةٌ و قِنْوَةٌ: اس کی بکریاں صرف اس کی ہیں۔ القَناوَةُ: بدلہ۔ القَنِيُّ و القَنِيَّةُ: بکری یا اونٹنی جس کو ذخیرہ بنایا جائے۔

۲۔ قَنا ـُ قَنْوًا اللّٰہُ الشیئَ: کو پیدا کرنا۔ القَنا: پیدائش۔

۳۔ قَنا ـُ قَنْوًا لونُ الشیئِ: کا رنگ گہرا سرخ ہونا۔ اَحمَرُ قانٍ: بہت گہرا سرخ۔ القَنا (ن): گلاب کی قسم کا ایک پودا۔ جنوبی امریکہ والے اور ہندی لوگ اس سے سرخ رنگ بناتے ہیں۔

۴۔ قَنِيَ یَقْنَى قَنًا الانفُ: ناک کے نتھنوں کا تنگ ہونا اور درمیان سے اونچا ہونا صفت اَقْنَى ـ قَنی القَناةَ: نالی کھودنا۔ القَنا ج قِناءٌ: (جیسے جَبَلٌ کی جمع جِبالٌ) نیزہ۔ القَنا و القِنی و القِنوُ و القُنوُ ج اَقْناءٌ و قُنْیانٌ و قِنْیانٌ و قُنْوانٌ و قِنْوانٌ: کھجور کا گچھا۔ القَناةُ ج قُنًى و قِناءٌ و قَنَواتٌ: کھجور کا درخت لگانے کا گڑھا۔ نالی۔ ڈنڈا۔ ـــ ج قَنًا و قُنِيٌّ و قَنَواتٌ و قَنَیاتٌ: نیزہ یا نیزہ کی لکڑی، کہا جاتا ہے فُلانٌ صُلْبُ القَناةِ: فلاں سخت قد والا ہے۔ القَنّاءُ: نالی کھودنے والا۔ ـ والمُقْنِيُّ: نیزے والا۔ الاَقْنَى من الانوف مونث قَنْواءُ: تنگ نتھنے اور درمیان سے بلند ناک، کہا جاتا ہے۔ هُوَ اَقْنَى الاَنفِ: وہ تنگ نتھنے اور درمیان سے بلند ناک والا ہے۔

۵۔ اَقْنَتِ السماءُ: بارش رک جانا۔

۶۔ القَناةُ ج قِنًى و قِناءٌ و قَنَواتٌ ـ (ح) جنگلی گائے۔ القَناءُ و الاَقناءَةُ من الحائط: دیوار کی وہ جانب جس پر سایہ رجوع کرے۔ القُنُوُّ: سیاہی۔ القُنوانُ: موٹا۔ المَقْناةُ و المَقْنُوَةُ: وہ جگہ جہاں دھوپ نہ پہنچے

قنی ا۔ قَنَى یَقْنِی قَنْیًا و قِنْیانًا و قُنْیانًا المالَ: کی کمائی کرنا۔ ـ الحیاءَ: حیاء دار ہونا۔ قَنَّى اللّٰہُ فلانًا: کو راضی کر دینا۔ قانَى مُقاناةً الشیئُ: ہمیشہ رہنا، آپ کہیں گے قَانَى لِیْ فِی الصَّیفِ ظِلٌّ بارِدٌ: گرمی کے موسم میں میرے لئے مستقل ٹھنڈا سایہ میسر رہا۔ ـــ الشیئُ فلانًا: کے موافق ہونا، تم کہو گے۔ مَا یُقانِینِی ھٰذا الشیئُ: یعنی یہ چیز میرے موافق نہیں ہے۔ اَقْنَى اِقْناءً اللّٰہُ فلانًا: کو غنی کرنا اور خوش کرنا۔ ـــ الصیدُ فلانًا و لفلانٍ: شکار کا کسی زد میں آ جانا، کے قریب آ جانا۔ القُنْیَةُ و القِنْیَةُ ج قِنًى: کمائی، کہا جاتا ہے لَہٗ غَنَمٌ قُنْیَةٌ و قِنْیَةٌ: اس کی بکریاں صرف اسی کی ہیں۔ اَرضٌ مَقْناةٌ: ہر شخص کے موافق آب و ہوا والی زمین۔

۲۔ قانَى مُقاناةً الشیئَ: کو ملانا۔

قَهَّ: قَهْقَهَ قَهْقَهَةً: کھلکھلا کر ہنسنا۔

قهب ا۔ قَهِبَ ـ قَهَبًا: بھورے رنگ کا ہونا صفت قَهْبٌ و اَقْهَبُ۔ القُهْبَةُ: بھورا رنگ۔ القُهابُ و القُهابِیُّ: سفید۔

۲۔ اَقْهَبَ عنِ الطعامِ: کھانے سے ہاتھ کھینچ لینا اور اس کی خواہش نہ کرنا۔

۳۔ القَهْبُ (ح): بڑا اونٹ۔ الاَقْهَبانِ (ح): ہاتھی اور بھینس۔

قهد: قَهَدَ ـ قَهْدًا فی مشیہ: چھوٹے چھوٹے قدموں سے چلنا۔ القَهْدُ ج قِهادٌ: سفید، تیرہ گول، صاف رنگ کا ـ (ح): ایک قسم کی بکری۔ ـ (ح): بچھیا، گائے کا بچہ۔ ـ (ن): نرگس کی کلی جبکہ کھلی ہوئی نہ ہو۔

○ قناة جمع اَقْنِيَة و قَنَوات: نہر، چشمہ، کشتی یا جہاز رانی کے قابل گزرگاہ۔ قَناة العَلَم: وہ بانس یا ڈنڈا جس کے ساتھ جھنڈا لہراتا ہے۔ قَنایة جمع قنایات: چھوٹا چشمہ، ندی، نالہ۔ قُنَیَّة: پچکاری، جراحی نلکی۔ اَقْنَی: جھکا ہوا، موڑا ہوا، ٹیڑھا، موڑ والا، گھنڈی والا، ہک والا۔ اِقتناء: خریدنا، حصول، اکتساب قان جمع قانِیَة: قابض، مالک۔ مُقْتَنَی جمع مُقْتَنَیات: اکتساب کردہ یا حاصل کردہ چیز، حصول، اکتساب۔

قهر ۱۔ قَهَرَ ـَ قَهْرًا هُ: پر غالب ہونا۔ قُهِرَ اللحمُ: گوشت کو آگ کا جلانا جس کی بنا پر اس سے پانی نکلنا قَاهَرَ هُ: پر غالب آنا۔ اَقْهَرَ هُ: کو مغلوب پانا۔ ــــ الرجُلُ: ذلت اور قہر کی طرف معاملہ والا ہونا، مقہور دوستوں کا ساتھی ہونا۔ القَاهِرَةُ: القَاهِرُ کا مونث۔ القُهْرَةُ: مجبوری کہا جاتا ہے۔ هُوَ قُهْرَةٌ لِلنّاسِ: وہ ہر ایک کا مقہور ہے۔ القَهّارُ: اسم مبالغہ اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنی میں سے ہے۔

۲۔ القَاهِرُ ج قَوَاهِرُ: بلند، کہا جاتا ہے جَبَلٌ قَاهِرٌ وجِبَالٌ قَوَاهِرُ۔ القَاهِرَةُ: سر سینہ کندھے اور گردن کے درمیان کا گوشت، ہر چیز کا سابق۔ القُهَرَةُ ج قُهَرَاتُ من النساء: بہت شریر عورت۔

۳۔ القَهْرَمُ: پستہ قد مرد۔ القَهْرَمَانُ ج قَهَارِمَةُ: وکیل، آمد و خرچ کا منتظم۔ القَهْرَمَةُ: قہرمان کا وظیفہ۔ اور فعل

۴۔ قَهْقَرَ قَهْقَرَةً وتَقَهْقَرَ: پچھلے پاؤں لوٹنا، کہا جاتا ہے۔ هُوَ يُقَهْقِرُ فِي مِشْيَتِهِ: جبکہ پچھلے پاؤں چلے القَهْقَرَى: پچھلے پاؤں لوٹنا، کہا جاتا ہے۔ رَجَعَ القَهْقَرَى: وہ پچھلے پاؤں لوٹا۔ القُهْقُورُ: عمارت جسے بچے پتھروں سے بناتے ہیں اور عوام قَعْقُور کہتے ہیں۔

قهز: قَهَزَ ـَ قَهْزًا: کودنا۔ القَهْزُ: ریشم۔

قهل: ۱۔ قَهِلَ ـَ قَهَلًا و قُهُولًا جلدُهُ: کی کھال خشک ہونا۔ قَهَلَ ـَ قَهْلًا جلدُهُ: کی کھال خشک ہونا۔ ــــ الرجُلُ: جسم کو آلودہ رکھنا، پاک صاف نہ رکھنا۔ اَقْهَلَ الرجُلُ: اپنے آپ کو میلا کچیلا رکھنا۔ تَقَهَّلَ: جسم آلودہ رکھنا کپڑے پاک صاف نہ رکھنا۔ ــــ جلدُهُ: کی کھال خشک ہونا۔ ــــ الرجُلُ: بدحال ہونا، پانی سے نا آشنا ہونا گندا ہونا۔

۲۔ قَهَلَ ـَ قَهْلًا الرجُلُ: ناشکری کرنا، کفران نعمت کرنا۔ ــــ فلانًا: کی بری تعریف کرنا۔

۳۔ اَقْهَلَ الرجُلُ: لایعنی امور میں مشغول ہونا۔

۴۔ تَقَهَّلَ: آہستہ چال چلنا، اپنی حاجت کا گلہ کرنا۔ ــــ صوتُهُ: کی آواز کا نرم وضعیف ہونا۔ اِنْقَهَلَ: کمزور ہونا اور گر پڑنا۔

۵۔ القَيْهَلُ و القَيْهَلَةُ: چہرہ پیکر، کہا جاتا ہے۔ حَيَّا اللهُ هٰذِهِ القَيْهَلَةَ: اللہ تعالیٰ اس چہرہ کو باقی رکھے۔

قهم ۱۔ قَهِمَ ـَ قَهَمًا الرجُلُ: قلیل الاشتہاء ہونا صفت قَهِمٌ۔ اَقْهَمَ عن الطعام: کھانے کی خواہش نہ رکھنا۔ ــــ اليه: کی خواہش کرنا۔ ــــ عن الشيئ: کو ناپسند کرنا۔ ــــ عن الشراب و الماء: کو چھوڑنا۔ ــــ ت الابلُ عن الماء: اونٹوں کا پانی پر نہ جانا۔

۲۔ اَقْهَمَ ت السماءُ: آسمان کا بادل سے صاف ہو جانا۔

۳۔ قَهْمَزَ قَهْمَزَةً: کودنا۔ القَهْمَزِیُّ: گھوڑے کا پویہ دوڑنا، جلد بازی، نشاط۔ القَهْمَزُ: پستہ قد کا۔ القَهْمَزَةُ (مص) من النساء: بہت پستہ قد عورت۔

○ قَهَرَهُ علی: کو پر مجبور کرنا، پر کے لئے دباؤ ڈالنا۔ قَهْرًا: زبردستی، لازماً، ناچار، لاچار۔ قَهْرِی: مجبور کن، لازمی، توثیقی، جبری۔ ابتسامةٌ قهريةٌ: جبری مسکراہٹ۔ سببٌ قهريٌّ: مجبور کن وجہ۔ قاهِر: زوردار، قوی، بہت زوردار، ناقابل مزاحمت، غالب، فاتح، القاهر: مریخ (سیارہ)۔ مصر القاهرة یا القاهرہ: قاہرہ (شہر) قاهِرِیّ: قاہری، قاہرہ کا، جمع قاهریون قاہرہ کے لوگ۔

○ قَهْرَمان جمع قهارمه: ہوائی جہاز میں مسافروں کا نگران خادم، خانساماں، گھر کا منتظم۔ قهرمانة: گھر کی منتظمہ۔

○ قَهْقَرَ: پیچھے جانا، پیچھے ہٹنا، پسپا ہونا، پیچھے رہنا، پستی کی طرف جانا، زوال پذیر ہونا، تَقَهْقَرَ: بمعنی بالا۔ قَهْقَرَة: پیچھے کی طرف حرکت، پیچھے ہٹنا، معاشی انحفاض، پسپائی، رجعت قہقری، پستی، اوٹ۔ قَهْقَرَى: بمعنی بالا۔ عَادَ القهقرى: پسپا ہونا۔ تقَهْقُر: پیچھے ہٹنا، دست کشی، تنزل، انحطاط، پسپائی۔

○ قَهْقَهَ: قہقہہ مارنا، قہقہے مار کر ہنسنا، قَهْقَهَة: قہقہہ، فرمائشی قہقہہ۔

قهو ۱۔ اَقْهَى: قہوہ پینے کی مداومت کرنا۔ القَهْوَةُ: شراب، بیان کیا جاتا ہے کہ شراب کو قہوہ اس لئے کہتے ہیں کہ اس کے پینے والے کی اشتہاء کم ہو جاتی ہے، خالص دودھ، پوری شکم سیری، بو (کہا جاتا ہے إنَّ فُلانًا طَيِّبُ قَهْوَةِ الفَمِ: یعنی فلاں کے منہ کی بو بڑی اچھی ہے)۔ مولدین درخت بن کر بھی قہوہ کہتے ہیں اور اس درخت سے بیج کی جو چیز بنائی جاتی ہے اسے بھی قہوہ کہتے ہیں۔ ــــ ج قَهَوَاتٌ (جس جگہ کثرت سے قہوہ پیا جائے اس کو بھی مجازاً قہوہ کہتے ہیں۔) المَقْهَى ج مَقَاهٍ: ٹی سٹال، قہوہ خانہ۔

۲۔ القَهْوَانُ (ح) عمر رسیدہ موٹے سینگوں والا بکرا۔

۳۔ قَهْوَسَ: تیز چلنا دوڑنا۔ ــــ الرجُلُ: خوف سے دوڑنا۔ تَقَهْوَسَ: دوڑنا، جھک کر مضطربانہ چال چلنا۔ کبڑا ہونا۔

قهی: قَهِيَ ـَ قَهًا عن الطعام: کی اشتہاء کم ہونا۔ ــــ عن الشراب: کو چھوڑنا۔ اَقْهَى اِقْهَاءً عن الطعام: کی اشتہاء کم ہونا۔ اِقْتَهَى عن الطعام: بغیر مرض کے کھانے کی خواہش نہ ہونا۔ القَاهِي: تیز خاطر۔ عَيْشٌ قَاهٍ: خوش عیشی۔

○ قَهْوَة: قہوہ، کافی Coffee قهوة و قَهَاوِي: کیفے، قہوہ خانہ۔ قهوة سادہ: چینی کے بغیر کافی قَهْوَاتی و قَهْواتی جمع قَهَاوِية: قہوہ خانے کا مالک قَهْوَجی: قہوہ خانے کا مالک، کافی بنانے والا۔ مَقْهًى و مَقْهَاة جمع مَقَاهٍ: قہوہ خانہ، کیفے۔ مَقْهَايَة: قہوہ خانہ، کیفے۔

○ قَهِيَ من الطعام و أَقْهَى من الطعام: کم بھوک لگنا، کم اشتہاء ہونا۔ قَاهٍ: اشیاء خوردنی مہیا کیا ہوا۔

قوب ۱۔ قَابَ ـُ قَوْبًا الارضَ: زمین کو گولائی میں کھودنا۔ قَوَّبَ الارضَ: زمین کو گولائی میں کھودنا، میں روند کر نشان چھوڑنا۔ اِنْقَابَ ت الارضُ: زمین کا کھدنا۔

۲۔ قَابَ ـُ قَوْبًا الرجُلُ: کے قریب ہونا۔ القَابُ: مقدار، کہا جاتا ہے۔ هُوَ عَلَى قَابِ قَوْسَيْنِ: کنایہ ہے بہت قریب ہونے سے، کمان کے قبضہ اور گوشہ کمان کے درمیان کا فاصلہ۔ القِيبُ: مقدار کہا جاتا ہے۔ بَيْنَهُمَا قِيبُ قَوْسٍ۔

۳۔ قَابَ ـُ قَوْبًا الطائرُ: پرندے کا اپنے انڈے کو توڑنا۔ ــــ الرجُلُ: بھاگنا۔ تَقَوَّبَ وانْقَابَ ت البيضةُ: انڈے کا پھٹنا۔ القَابَةُ و القَائبَةُ (ح): چوزہ، انڈا، اور مثال میں ہے تَخَلَّصَتْ قَائِبَةٌ او قَابَةٌ مِنْ قُوبٍ: یعنی انڈا چوزے۔ ــــ جدا ہو گیا، یہ اس موقع پر کہا جاتا ہے جب کوئی اپنے ساتھی سے جدا ہو جائے۔ القُوبُ ج اَقْوَابٌ (ح): چوزہ۔ القُوبُ: انڈے کا چھلکا۔ القُوبِيُّ: چوزے کھانے کا حریص۔

۴۔ قَوَّبَ الشيئَ: کو اکھیڑنا۔ تَقَوَّبَ: جڑ سے اکھڑنا۔ ــــ وانْقَابَ المكانُ: جگہ کو درخت اور گھاس سے صاف کیا جانا، کہا جاتا ہے تَقَوَّبَ مِنْ رَأسِهِ مَوَاضِعُ: یعنی اس کے سر میں چند جگہیں چھل گئیں۔ اُمُّ قُوبٍ: مصیبت القَوبَاءُ و القُوبَاءُ ج قُوَبٌ و القُوبَةُ و القُوَبَةُ: (طب) داد کی بیماری، عوام اسے حزاز کہتے

ہیں۔ الـمُـتَـقوَّبُ چھلا ہوا، داد کھجلی کی وجہ سے کھال چھلا ہوا اور بال منڈا مرد۔ — من الحیّات کینچلی اترا ہوا سانپ۔

۵۔ اِقْتَابَ السیئَ کو پسند کرنا۔

۶۔ القُوبَۃ گھر پر مقیم، کہا جاتا ہے۔ فُلَانٌ بِـلـيءُ قُوبَۃٌ: یعنی وہ تو گھر ہی رہتا ہے۔

۞ قـاب ـُ قوبًا و تقوّب کھودنا — ہ کو کھودنا، کریدنا، (بھٹ) بنانا، کو کھودنا، کو کھود کر بنانا۔ تـقوّب انڈے کا ٹوٹ یا پھٹ کر کھلنا۔ قـاب کمان کے وسط اور سرے کے درمیان) تھوڑا فاصلہ۔ علی قاب قوسین: بالکل قریب سر پر کھڑا۔ علی قاب لَمْحَةٍ: ابھی، لمحہ بھر میں۔ قُوب جمع اَقْوَاب: چینگا، چوزہ۔ قُـوباء و قُـوَبَـاء و قُوْبَۃ و قوبَۃ جمع قُـوَب: کوئی سی جلدی بیماری tetter جیسے داد، کھجلی وغیرہ۔

قوت ۱۔ قـاتَ یـقُوتُ قوتًا و قِیَاتَۃً الرجُلَ کو روزی دینا، گزارہ دینا، خوراک دینا۔ اقـاتَ اِقَاتَۃً فلانًا و علی فلان: کو گزارہ دینا، پر قدرت رکھنا، کی حفاظت کرنا۔ تـقـوّتَ بالشیئِ کو کھانا۔ اِقْتَـاتَ اِقْتِیَـاتًا بالشیئِ: کو کھانا۔ ـ الشیئَ کو خوراک بنانا، کہا جاتا ہے۔ فُلَانٌ یَقْتَاتُ الکَلَامَ فلاں کم گفتگو کرتا ہے۔ اِسْتَقَـاتَ اسْتِقَـاتَۃً فلانـًا: سے گزارہ طلب کرنا۔ القَائِتُ روزی۔ — من العیش: کفایت، کہا جاتا ہے۔ هُوَ فِیْ قَائِتٍ مِّنَ العَیْشِ یعنی کفایت میں ہے۔ الـقُوتُ ج اَقْـوَاتُ خوراک۔ القُـوَاتُ والقِیْتُ والقِیْتَۃُ: خوراک گزارہ کے لائق۔ المُقِیْتُ (ا) قدرت رکھنے والا، نگہبان، گواہ۔

۲۔ القَـاتُ (ن) بوٹی جس کے نشہ آور پتے چبائے جاتے ہیں۔

۞ قَاتُ الرُّعْیَان: کاہو، سلاد۔ مَوَادُ القُوت: اشیائے خوراک۔ تَـقَوُّت: غذا۔ الـمُقِیت: کھلانے والا، پروردگار (اللہ تعالیٰ کا ایک نام)

قوح ۱۔ قَاحَ ـُ قَوْحًا و تَقَوَّحَ الجرحُ زخم سوجنا۔

۲۔ قَـاحَ ـُ قَوْحًا و قَوَّحَ البیتَ: گھر میں جھاڑو دینا۔ القاحۃ ج قُوحٌ: صحن، کہا جاتا ہے۔ دَخَلْتُ قَاحَۃَ الدَّارِ: میں گھر کے صحن میں داخل ہوا۔

۳۔ اَقَاحَ اِقَاحَۃً الرجُلُ: سوال کے بعد منع کرنے کا ارادہ کرنا۔

قوح۔ قَاحَ یَقُوحُ قَوْحًا جوفُہُ: بیماری کی وجہ سے کسی کا پیٹ خراب ہونا۔ لَیْلَۃٌ قَاحٍ خراب رات۔

۞ قَاحَ ـ قَوْحًا: (زخم) خراب ہو جانا، زخم میں پیپ پڑ جانا، زخم پکنا۔ تقوّح بمعنی قَاحَ. قَاوَحَ: لڑنا، جھگڑنا، جھگڑا کرنا۔

قود ۱۔ قَـادَ یَـقُـوْدُ قَـوْدًا و قِیَادَۃً و قِیَادًا و مَقَادَۃً و قَیْدُوْدَۃً الدابّۃَ چوپائے کو آگے سے کھینچنا۔ ـ قِیَادَۃَ الجیشِ: سالار جیش ہونا، — القاتِلَ الی موضع القتل: قاتل کو قصاص کے لئے لے جانا۔ قَوَّدَ تَقْوِیْدًا و تَـقْوَادًا الدابّۃَ: چوپائے کو آگے سے کھینچنا۔ قَاوَدَ مُـقَاوَدَۃً ہٗ: کے ساتھ ساتھ چلنا۔ اَقَادَ آگے بڑھنا۔ الغیثُ: بارش کا پھیلنا۔ — ہٗ خیلاً کو گھوڑے آگے سے کھینچنے کے لئے دینا۔ — القَاتِلَ بالقتیل مقتول کے بدلے میں قاتل کو قتل کر دینا۔ تقاوَدَ الرجُلان: دو مردوں کا ایک ساتھ بھاگنا، جیسے دونوں ایک دوسرے کو ہانک رہے ہوں۔ المکانُ جگہ کا ہموار ہونا۔ اِنْـقَادَ اِنْقِیَادًا: کھنچنا ـ لفلان: کا تابعدار ہونا۔ — الـطریقُ الٰی کذا: تک واضح ہونا۔ اِقْتَادَ اِقْتِیَادًا: کھنچنا۔ ـ الدابۃَ کو کھینچنا۔ کہا جاتا ہے۔ اِقْتَادَ الدَّابَّۃَ فَـاقْتَادَتْ اس نے جانور کو کھینچا پس وہ کھنچ گیا (لازم و متعدی) اِسْتَـقَادَ ذلیل ہونا، فروتنی کرنا۔ — لہٗ کا فرمانبردار ہونا۔ — الامیرَ نے مقتول کا قصاص لینے کی درخواست کرنا، کہا جاتا ہے۔ اِسْتَقَادَ الاَمِیْرَ مِنَ الـقَـاتِـلِ فَـاقَادَہٗ منه: اس نے امیر سے قاتل سے قصاص لینے کی استدعا کی تو امیر نے قصاص لے لیا۔ الـقَـائِـدُ ج قُـوَّادٌ و قُوَّدٌ و قَادَۃٌ جج قَادَاتٌ (اع): کمانڈر دستہ، سالار فوج۔ قـائـد الـموقع علاقائی فوج کا سالار الـقَائِدَۃُ القائد کی مونث القَوْدُ (مص): کوتل گھوڑے، کہا جاتا ہے: مَـرَّ بِـنَـا قَوْدٌ: ہمارے پاس سے کوتل گھوڑے گزرے۔ القَوَدُ قصاص، مقتول کے بدلے میں قاتل کو قتل کرنا۔ الـقَـوَّادُ: اسم مبالغہ۔ فَـرَسٌ قَـؤُوْدٌ و قَـوُوْدٌ و قَـیِّـدٌ و قَیِّدٌ: سدھایا ہوا تابعدار گھوڑا۔ الـقِـیَـادُ: جانور کو کھینچنے کی رسی، کہا جاتا ہے فُلَانٌ سَـلِسُ القِیَادِ یعنی فلاں تیری مرضی کے مطابق چلتا ہے۔ اَعْـطٰی فُلَانٌ الـقِـیَـادَ: فلاں خوشی سے فرماں بردار ہوگیا۔ بعض کے نزدیک مجبوراً القِیَادَۃُ: قائد کا پیشہ۔ وہ جگہ جہاں قائد رہتا ہو۔ القیادۃ الـعـامۃ: سپریم کمانڈ، سپریم کمانڈر کا مرکز الاَقْـوَدُ: مطیع و فرمانبردار گھوڑا، مضبوط گردن والا۔ بخیل، کسی چیز کی طرف متوجہ ہونے والا، اور باز نہ رہنے والا، کہا جاتا ہے۔ اَعْطَاہُ مَقَادَتَہٗ: یعنی وہ اس کا فرمانبردار ہوگیا۔ الـمِقْوَدُ ج مَقَاوِدُ: جانور کو کھینچنے کی رسی۔ الـمَقُوْدُ (مـفع): اصل کا لحاظ کرتے ہوئے اسے مَقْوُوْد بھی کہا جاتا ہے۔ طَرِیْقٌ مُنْقَادٌ: سیدھا راستہ۔

۲۔ قَـوِدَ یَـقْـوَدُ قَوَدًا الفرسُ وغیرُہٗ: لمبی پیٹھ اور گردن والا ہونا صفت اَقْـوَدُ مونث قَوْدَاءُ جمع قُود۔ القائد جمع قُـوَّادٌ و قُـوَّدٌ و قَادَۃٌ و جج قَادَاتٌ: مستطیل زمین یا پہاڑ، پہاڑ کی چوٹی۔ الـقَـائِدَۃُ زمین پر پھیلا ہوا ٹیلہ۔ القَوْدُ مصدر (قَوِد) الاَقْـوَدُ والمُقَوَّدُ: لمبا پہاڑ۔

۳۔ قِـیْـدَ الـدقیـقُ آٹے کا اکٹھا ہونا، گوندھا جانا اور پکایا جانا۔

۴۔ الـقَادُ و القِیْدُ مقدار اور مسافت کہا جاتا ہے بَیْنَهُمَا قَـادُ قَـوْسٍ او قِیْدُ قَوْسٍ: یعنی دونوں کے درمیان کمان کی مقدار ہے۔

۞ قَـادَ ـُ قودًا و قِیادًا و قِیادَۃً و مَقَادَۃً ہ (گاڑی) چلانا، (ہوائی جہاز) چلانا، —: دلالی کرنا، بھڑوا ہونا۔ اَقَـادَہٗ: سے ترکی بہ ترکی جواب دلوانا۔ اِسْـتَـقَادَ: بدلہ لینا۔ قَـوْد قیادت، رہنمائی، رہبری۔ بھڑواپن، دلالی۔ قَـوَد: انتقام۔ قَـوَّاد بھڑوا، دلال۔ قَـؤود: مطیع، اطاعت شعار، قابو میں آنے والا، اطاعت پذیر، فرمان پذیر، سدھایا ہوا (گھوڑا) اَقْـوَد: مطیع، اطاعت پذیر، اطاعت شعار، قابو میں آنے والا، فرمان پذیر۔ قِـیَـاد: قیادت، رہنمائی، رسّا (گھوڑے کی گردن میں ڈالا ہوا) سَلِسُ القیاد: مطیع، اطاعت شعار، قابو میں آجانے والا، اطاعت پذیر، فرمان پذیر، اثر پذیر، صَعْبُ الـقِـیَـاد: خودسر، سرکش، بے لگام، منہ زور، آسانی سے قابو میں نہ آنے والا۔ قِیادۃ قیادت رہنمائی، ڈرائیوری، چلانا، (گاڑی) چلانا، کمانڈ، الـقیادۃ العُلْیَا (او العامۃ): سپریم کمانڈ۔ عَـجَـلَۃُ القیادۃ (گاڑی) کا رخ ٹھیک رکھنے کا پہیہ Steering wheel مِـقْـوَد: جمع مَـقَاوِد: جانور کو کھینچنے کی رسی، سٹیرنگ وہیل، قـائِد جمع قُـوَّاد و قُوَّد و قادۃ و قادات: رہنما، لیڈر، ڈائریکٹر، منیجر، سربراہ، ہیڈ، چیف، کمانڈر، کمانڈینٹ، اعلیٰ افسر، سینئر آفیسر، جہاز کا رخ ٹھیک رکھنے والا، سکّان گیر، پتوار چلانے والا، جہاز چلانے والا، جہاز ران۔ قـائـد الجیش: جنرل، آرمی کمانڈر، قائد عام، سپریم کمانڈر۔ القائد الاعلی: کمانڈر ان چیف (مصری بحریہ کا) قائد عـام الاساطیل الجوّیۃ: ہوائی فوج کا لفٹیننٹ جنرل، قـائد الاساطیل الجوّیۃ: ہوائی فوج کا میجر جنرل، قـائـد اسـطـول جـوّی: ہوائی فوج کا کرنل۔ قـائد لـواء جـوّی: ہوائی فوج کا لیفٹیننٹ کرنل۔ قـائـد فرُقَۃ جَوِّیَۃ: ہوائی فوج کا میجر۔ قائد جناح: ونگ کمانڈر۔ قائد سرب: ہوائی فوج کا کیپٹن قادۃُ الفِکر: سرکردہ مفکرین۔

قور ۱۔ قَارَ یَقُوْرُ قَوْرًا: پنجوں کے بل چلنا۔ ـ الصیدَ:

کوفریب دے کرشکار کرنا۔ اِقْتَارَ اِقْتِيَارًا حديثَهم: کی کھود کرید کرنا۔

۲۔ قَارَ يَقُوْرُ قَوْرًا فلانًا: کی آنکھ پھوڑنا۔ ــ قَوْرًا و قَوَّرَ تَقْوِيْرًا واِقْتَارَ اِقْتِيَارًا و اِقْتَوَرَ اِقْتِوَارًا الشيئَ: کوگول کاٹنا۔ قَوِرَ يَقْوَرُ قَوَرًا الرجلُ: کانا ہونا تَقَوَّرَ السحابُ: بادلوں کا علیحدہ علیحدہ گول ٹکڑے ہونا۔ ــ الليلُ: اکثر رات گزر جانا۔ اِنْقَارَ اِنْقِيَارًا: واقع ہونا۔ ــ ت البئر: کنویں کا گر جانا۔ ــ به: مائل ہونا۔ اِقْوَرَّ اِقْوِرَارًا تِ الارضُ: کی روئیدگی کا جاتا رہنا۔ القَارُ: اونٹوں کا بڑا گلہ۔ القَارَةُ ج قَارٌ و قَارَاتٌ و قُوْرٌ و قِيْرَانٌ: پہاڑوں سے علیحدہ چھوٹا پہاڑ۔ القُوَارَةُ: کپڑے وغیرہ کا گول کٹا ہوا حصہ کسی چیز کے کٹے ہوئے اطراف، جس سے کوئی حصہ الگ کیا جائے۔ الاَقْوَرُ مونث قَوْرَاءُ: کشادہ۔ الاَقْوَرِيَاتُ والاَقْوَرُوْنَ: بڑی بڑی مصیبتیں۔

۳۔ تَقَوَّرَتِ الحيَّةُ: سانپ کا کنڈلی مارنا۔ اِقْوَرَّ اِقْوِرَارًا الجلدُ: میں دبلے پن کی وجہ سے جھری پڑنا، نرم ہونا۔ ــ الفرسُ: گھوڑے کا دبلا ہونا۔ ــ فلانٌ: موٹا ہونا۔ المُقْوَرُّ: دبلا گھوڑا۔

۴۔ اِقْتَارَ اِقْتِيَارًا الرجلُ: محتاج ہونا۔

۵۔ القَارُ: سیاہ رنگ کا ایک روغن جس کو کشتی وغیرہ پر ملتے ہیں واحد مونث قَارَةٌ (ن): ایک کڑوا درخت۔ القَارَةُ ج قَارٌ و قَارَاتٌ و قُوْرٌ و قِيْرَانٌ (ح): مادہ ریچھ۔ القَوْرُ: نئی روئی، روئی کی رسی۔ المُقَوَّرُ: تارکول کیا ہوا، تارکول ملا ہوا۔

قوز: قَوَّزَ تَقْوِيْزًا النبتُ: نباتات کا بکثرت ہونا۔ تَقَوَّزَ البيتُ: گھر کا منہدم ہونا۔ ــ الوعلُ: پہاڑی بکرے کا دوڑنا۔ اِقْتَازَ ہُ النمرُ: کو چیتے کا پھاڑ کھانا۔

○ قَوَّرَ ہ: میں گول سراخ کرنا، میں چھینی سے نالیاں یا سوراخ کھودنا، کوگول شکل میں کاٹنا۔ تَقَوَّرَ: سانپ کا کنڈلی مار کر بیٹھنا۔ اِقْتَارَ و اِقْتَوَرَ: بمعنی قَوَّرَ قار: رال، قیر، کولتار، لک قَارَة جمع قارات و قُور و قِيران: پہاڑی، مِقْوَرَة: گول چھینی، تَقْوِير: سوراخ کرنا، گول شکل میں کاٹنا، نالیاں یا سوراخ کھودنا تَقْوِيْرَة: قمیض کا گلا۔ مُقَوَّر: گول شکل میں کاٹا ہوا، گول سراخ کیا ہوا، نالیاں یا سوراخ کھودا ہوا، کفچہ سے نکالا ہوا، بسولی سے چھیلا ہوا، گردن اور شانوں پر کھلی ہوئی پوشاک قَوْرَمَة: قورمہ۔

قوس: ۱۔ قَاسَ يَقُوْسُ قَوْسًا الشيئَ علىٰ غيره وبه: کا نمونہ پر اندازہ کرنا۔ ــ القومَ: پر سابق ہونا۔ قَاوَسَنی فقُسْتُهُ: اس نے کمان کے عمدہ ہونے میں مجھ سے مقابلہ کیا تو میں غالب رہا۔ اِقْتَاسَ الشيئَ: کا اندازہ کرنا۔ ــ بفلان: کی اقتداء کرنا۔ القَوْسُ: ذراع۔ ہاتھ (پیمانہ)۔ القَيَّاسُ والمُقَاوِسُ: گھوڑوں کو چلانے والا۔ المِقْوَسُ ج مَقَاوِسُ: میدان، رسی کہ جس سے گھوڑ دوڑ میں گھوڑوں کی صفت بندی کی جاتی ہے، وہ مقام جہاں سے گھوڑ دوڑ میں گھوڑے دوڑنا شروع کرتے ہیں۔

۲۔ قَوِسَ ــ قَوَسًا واِسْتَقْوَسَ الرجلُ: خمیدہ پشت ہونا۔ قَوَّسَ الرجلُ: خمیدہ پشت ہونا ــ ت السحابةُ: بارش ہونا۔ البارودةَ و نحوها: بندوق وغیرہ چلانا (عامیہ)۔ ــ ہُ بالبارودة: پر بندوق چلانا۔ تَقَوَّسَ: مڑا ہوا ہونا، کمان کی مانند ہونا۔ ــ قَوْسَهُ: کمان اٹھانا۔ القَوْسُ ج قِسِيٌّ و قُسِيٌّ و اَقْوَاسٌ و قِيَاسٌ و اَقْوُسٌ و اَقْيَاسٌ: تصغیر قُوَيْسٌ و قُوَيْسَةٌ: کمان، مونث ہے اور کبھی مذکر بھی استعمال کرتے ہیں اور نسبت کے لئے قَسَوِيٌّ: اور متعلقہ چیز کی طرف اضافت کر کے کہا جاتا ہے۔ جیسے مثلاً: قَوْسُ نَدْفٍ و قَوْسُ نَبلٍ وغیرہ۔ ہر منحنی چیز جو کمان کی طرح ہو۔ قَوْسُ قُزَحَ (فك): دھنک، ایک آسمانی برج۔ قَوْسُ الرَّجُلِ: جھکی ہوئی پیٹھ۔ قَوْسُ خَطٍّ مُنحنٍ كدائرةٍ: مڑا ہوا خط دائرہ کی مانند۔ القُوْسُ: شکاری کا جھونپڑا۔ القَوَّاسُ ج قَوَّاسَةٌ: کمان والا، کمان بنانے والا، کمان چلانے والا، بندوق سے شکار کرنے والا قونصل اور پادری وغیرہ کا خادم القُوَيْسُ و القُوَيْسَةُ (القوس کی تصغیر)۔ اسی سے مثال ہے۔ هُوَ مِنْ خَيْرِ قُوَيْسٍ سَهْمًا: یہ مثال اس کے لئے پیش کی جاتی ہے جو آپ کی مخالفت سے باز آکر آپ کی مرضی کے مطابق کام کرے۔ القَيَّاسُ: کمان درست کرنے والا۔ الاَقْوَسُ: جھکی ہوئی پشت والا۔ کبڑا۔ المِقْوَسُ ج مَقَاوِسُ: کمان رکھنے کا تھیلہ۔

۳۔ تَقَوَّسَ ہُ الشيبُ: بڑھاپے کا بالوں کو کھچڑی کرنا۔

۴۔ القُوْسُ: راہب کا معبد خانہ۔ القَوْسُ و القُوْسِيُّ من الايام: سخت اور لمبا دن۔ الاَقْوَسُ: بلند ریت کا ڈھیر۔ ــ من الايام: سخت اور لمبا دن۔ ــ لَيْلٌ اَقْوَسُ: بہت تاریک رات۔ بَلَدٌ اَقْوَسُ: دور کا شہر۔ القُوَيْسَةُ: اور اسے ناعمہ بھی کہتے ہیں (ن): چٹانوں کے شگافوں میں اگنے اور گلابی رنگ کے پھولوں والی ایک قسم کی خوشبودار نباتات جو طبی فوائد کی حامل ہے۔

قوص: تَقَوْصَرَ: بعض کا بعض میں داخل ہونا۔ القَوْصَرَةُ والقَوْصَرَّةُ: کھجور وغیرہ رکھنے کا بانس کا بنا ہوا ٹوکرا

○ قوس (مذکر و مونث) جمع اَقْوَاس و قُسِيّ و قِسِيّ: کمان، لمبی کمان، کسی دائرے یا خم دار خط کا کوئی حصہ (جومیٹری) محراب یا محراب دار چھت (کسی پل کی) سارنگی کی کمان، نصف دائرہ کی میز۔ قوسان: قوسین (کسی عبارت کے دونوں طرف) القَوْس: منطقة البروج کا ایک برج قوس (یا دھن) بين قوسين: قوسین کے درمیان، قوسین میں۔ قَوْس قُزَح: دھنک، قوس النَدْف: روئی دھننے یا اون تومنے کی کمان۔ قوس النَصْر: محراب فتح۔ لم يَبْقَ في قوس صبری منزَعٌ: میرے صبر کا پیمانہ لبریز ہوگیا۔ (لفظی ترجمہ، میرے صبر کی کمان کیلئے کوئی تیر نہیں بچا)۔ قَوَّاس: کمانیں بنانے والا، تیرانداز، قونصل کا محافظ قُوَيْسَة: ساج ایک سدا بہار جھاڑی اور اس کی پتیاں جو دواؤں اور ذائقہ پیدا کرنے کے کام آتی ہیں۔ مُقَوَّس: جھکا ہوا، مڑا ہوا، ٹیڑھا، محرابی۔

○ قُوش جمع اَقْوَاش: چمڑے کی پٹی جو زین کے پچھلے حصہ کے ایک طرف سے شروع کر کے گھوڑے کی دم کے نیچے سے نکال کر دوسری طرف باندھی جاتی ہے تا کہ زین اپنی جگہ سے کھسکنے نہ پائے۔ گھوڑے کا تنگ۔ قاوُوش جمع قَوَاوِيش: جیل کی کوٹھڑی۔ قید خانے کی کال کوٹھڑی۔

○ قَوَّاص: بمعنی قَوَّاس

قوض: قَاضَ يَقُوْضُ قَوْضًا البناءَ: عمارت ڈھانا۔ قَوَّضَ البناءَ: عمارت ڈھانا۔ ــ الصفوفَ والمجالسَ: کو منتشر کرنا، برخاست کرنا۔ کہا جاتا ہے: بَنَى فُلَانٌ ثُمَّ قَوَّضَ: جب کوئی بھلائی کے بعد برائی کرے۔ تَقَوَّضَ: آنا جانا۔ نہ نکلنا، ــ ت الحَلَقُ او الصفوفُ: حلقوں اور صفوں کا متفرق ہونا۔ ــ وانْقَاضَ البناءُ: عمارت کا منہدم ہونا۔

○ تَقَوَّضَ: مسمار ہونا، ڈھے جانا، گر پڑنا، بھیڑ کا منتشر ہو جانا۔ ــ عن: سے باز رہنا، کی اطاعت قبول کر لینا، کے دباؤ کے تحت شکست ہو جانا، سے دست بردار ہو جانا۔ مُقَاوَضَة: مبادلہ۔

قَوطٌ: القَوطُ ج اَقْوَاطٌ: بکریوں کا ریوڑ۔ القَوْطَةُ: بڑا ٹوکرا۔ القُوْطَةُ: کھجور۔ القَوَّاطُ: بکریوں کے ریوڑ کو چرانے والا۔

○ القُوط: قوطی لوگ۔ قُوطِي: قوطی، قوط سے متعلق۔ قُوْطَة: (پھلوں کی) چھوٹی ٹوکری، کھجوروں کی ٹوکری۔ قُوْطَة: ٹماٹر، ولایتی بینگن۔

قوع: قَاعَ يَقُوْعُ قَوْعًا: پیچھے رہنا، پچھلے پاؤں مڑنا۔ ــ وتَقَوَّعَ: کانٹے دار جگہ میں چلنے والے کی طرح بچتا

بجاتا چلنا۔ القَاعُ ج اَقْوَاعٌ و اَقْوُعٌ وقِيْعٌ و قِيْعَانٌ وقِيْعَةٌ: پست ہموار پہاڑ اور ٹیلوں سے دور واقع زمین۔ القَاعَةُ ج قَاعَاتٌ: گھر کا صحن۔ ڈرائنگ روم۔ القَوْعُ (مص) ج اَقْوَاعٌ: گندم اور کھجور وغیرہ کے خشک کرنے کی جگہ۔ القُوَاعُ مونث قُوَاعَةٌ (ح): خرگوش۔ القَوَّاعُ (ح): بلبلانے والا بھیڑیا۔

قوف: ۱۔ قَافَ يَقُوفُ قَوْفًا و اِقْتَافَ اثرَ فلانٍ: کی پیروی کرنا، کے پیچھے جانا تَقَوَّفَ اثرَ فلانٍ: کا کھوج لگانا، کو تلاش کرنا ـــ ہ في المجالس: کو بات کرنی سکھلانا، کلام کی اصلاح کرنا۔ کہا جاتا ہے: هُوَ يَتَقَوَّفُ عَلَيَّ مَالِيْ: وہ میرے مال کو مجھ سے روکتا ہے۔ القَائِفُ (فا) ج قَافَةٌ: کھوج لگانے والا قیافہ شناس، مولود کے اعضاء کو دیکھ کر اپنی فراست سے اس کا نسب بتانے والا۔ القَوَافُ و القَوَّافُ: کھوج لگانے والا۔ الاَقْوَفُ: اسم تفضیل، کہا جاتا ہے۔ هو اَقْوَفُ النَّاسِ لِلاَثَرِ: وہ لوگوں میں سے نشانات کا زیادہ کھوج لگانے والا ہے۔

۲۔ القَافُ مِنَ الرقبة: گدی کے بال القُوْفُ: کان کا بالائی حصہ۔ و القُوْفَةُ من الرقبة: گدی کے بال، کہا جاتا ہے۔ اَخَذْتُهُ بقُوْفِ رَقَبَتِهِ: میں نے اس کی پوری گدی پکڑلی۔ القُوْفِيُّ: ہر خوشبو دار دھونی۔

○ قاع جمع قِيعان و اَقْوُع و اَقْوَاع: ہموار پست زمین، سب سے نچلا حصہ، پینیدا، دو موجوں، انخفاض، کان کا فرش، گہرا بڑا گڑھا، اتھاہ، قاع النهر: دریا کی تلہٹی، بلادُ القاع: نیدرلینڈز (نشیبی ملک ہالینڈ و بلجیم) قاعَة جمع قاعات: پختہ فرش والا صحن، ڈیوڑھی، ہال، کافی بڑا کمرہ۔ قاعةُ المحاضرات: لیکچر ہال، (یونیورسٹی) آڈیٹوریم قاعة التدريس: لیکچر روم، کلاس روم قاعةُ الطعام: کھانے کا کمرہ، مشترکہ کھانے کا ہال، قاعة العرش: تاج والا کمرہ قاعة المطالعة: ریڈنگ روم، سٹڈی ہال۔ قاعة الافراح: خاص ضیافت کا ہال، بال روم (اجتماعی رقص کا کمرہ)

قوق: ۱۔ قَاقَ يَقُوْقُ قَوْقًا ت الدجاجة: مرغی کا کڑکڑانا۔ القَاقُ: بے وقوف۔ (ح): پہاڑی کوا۔ عندالعامة ج قِيْقَانٌ (ح): کوا۔ ـ و القُوْقُ: لمبی گردن والا آبی پرندہ۔ ـــ و القِيْقُ من الرجال: بہت لمبا مرد۔ القُوْقَةُ (ح): ایک قسم کا پرندہ جو اجاڑ جگہوں میں رہتا ہے۔ القَاوُوْقُ ج قَوَاوِيْقُ: ایک قسم کی لمبی ٹوپی جو عجمی ممالک میں استعمال کی جاتی ہے (فارسیہ)

۲۔ قَوْقَأَ قَوْقَأَةً ت الدجاجة: مرغی کا کڑکڑانا۔

۳۔ قَوْقَلَ قَوْقَلَةً الرجلُ في الجبل: پہاڑ پر چڑھنا۔

۴۔ قَوْقَى قَوْقَاةً و قِيْقَاءً: چیخنا، چلانا۔

○ قاق جمع قيقان: پہاڑی کوا، قاقُ الماء قوق (ماہی خور پرندہ) اُمُّ فُوَيْق: الو، بوم۔ القوقاز اور القوقاس: کا کیشیا، قفقاز، کوہ قاف۔ بحیرہ اسود سے بحیرہ کیسپین تک پھیلا ہوا سلسلہ کوہ القوقازيون: اس علاقہ کے لوگ۔

قَوْقَع: سیپی قَوْقَعَة جمع قَوَاقِع: گھونگا۔

قول: ۱۔ قَالَ يَقُوْلُ قَوْلًا و قَالًا وقِيْلًا و قَوْلَةً و مَقَالًا و مَقَالَةً: کہنا، بولنا۔ ـــ بكذا: کا حکم کرنا، پر اعتقاد رکھنا، غالب ہونا ـــ به: سے محبت کرنا اور اسے اپنے لئے خاص کرنا۔ ـــ لهُ: سے خطاب کرنا۔ ـــ عنه: سے روایت کرنا۔ ـــ عليه: پر افترا کرنا، تہمت لگانا۔ برأسه: سر سے اشارہ کرنا۔ بيده: ہاتھ جھکا کر پکڑنا۔ ـ برجله: چلنا۔ ـ بثوبه: کپڑے کو بلند کرنا۔ ـ فيه وعنه: میں اجتہاد کرنا۔ اور قَالَ ظَنَّ کے معنی میں بھی آتا ہے اور اس کا عمل کرتا ہے بشرطیکہ مخاطب کا صیغہ اور فعل مستقبل ہو اور اس سے پہلے استفہام اور استفہام اور فعل کے درمیان ظرف کے علاوہ کسی اور چیز کا فاصلہ نہ ہو جیسے۔ أَتَقُوْلُ زَيْدًا مُنْطَلِقًا بمعنی اَتَظُنُّهُ مُنْطَلِقًا: اور بعض کے نزدیک ظَنَّ کے معنی میں بلا کسی شرط کے مستعمل ہے چاہے استفہام ہو یا نہ ہو، صیغہ مخاطب کا اور فعل مستقبل کا ہو یا نہ ہو جیسے قُلْتُ زَيْدًا مُنْطَلِقًا بمعنی ظَنَنْتُ اور کبھی یہ مَالَ اور اَقْبَلَ کے معنی میں بھی استعمال ہوتا ہے اور افعال کی تیاری کو بھی قول سے تعبیر کرتے ہیں کہا جاتا ہے قَالَ فَأَكَلَ و قَالَ فَضَرَبَ وغیرہ۔ قَوَّلَ ہُ: کو بات کہنے کی تعلیم دینا یا اس کا یعنی کہنے کا حکم دینا۔ ـــ و اَقَالَ اِقَالَةً و اَقْوَلَ اِقْوَالًا فلانًا مالم يَقُلْ: سے نہ کہی ہوئی بات کو منسوب کرنا۔ قَاوَلَ مُقَاوَلَةً ہُ في الامر: سے پر مباحثہ کرنا۔ تَقَوَّلَ عليه القولَ: کے متعلق جھوٹ گھڑنا۔ تَقَاوَلُوا في الامر: پر گفت و شنید کرنا۔ اِقْتَالَ الشيئَ: کو پسند کرنا۔ ـ عليهم: پر حکم لگانا۔ ـــ بالثوب ثوبا: کپڑے کو کپڑے سے بدل لینا۔ القَائِلُ ج قُوَّلٌ و قُيَّلٌ و قَالَةٌ و قُوُوْلٌ (فا)۔ القَالُ: ابتدایا سوال، کہنے والا جیسے رَجُلٌ قَالٌ: بمعنی قَائِل۔ القَالُ و القِيْلُ: (دونوں مصدر ہیں): گفتگو کہا جاتا ہے۔ كَثُرَقَالُ النَّاسِ وقِيْلُهُمْ لوگوں کی باتیں بڑھ گئیں۔ القَالَةُ: لوگوں کے اندر بھلی یا بری پھیلی ہوئی بات، کہا جاتا ہے۔ كَثُرَتْ قَالَةُ النَّاسِ: لوگوں میں پھیلی ہوئی اچھی یا بری بات بڑھ گئی۔ ـــ والقَوْلَةُ بمعنی القول۔ القَوْلُ ج اَقْوَالٌ جج اَقَاوِيْلُ: کلام یا ہر ایک لفظ، گفتگو آرا و اعتقادات، کہا جاتا ہے۔ هذا قَوْلُ فلان: یہ فلاں کی رائے یا اعتقاد ہے۔ القِيْلُ: جواب۔ القَيْلُ ج اَقْوَالٌ واَقْيَالٌ و قُيُوْلٌ: رئیس۔ حمیر کے بادشاہ کا لقب۔ القُوَلَةُ والقَوَّالَةُ والقَوُوْلُ والقُوَوْلُ ج قُوُلٌ و قُوْلٌ والتِقْوَلَةُ والتِقْوَالَةُ: خوش بیان، بہت بولنے والا۔ القَوَّال جمع قَوْل و قُوَّل: خوش بیان، بہت بولنے والا۔ ـــ ج قَوَّالُوْنَ: گویا۔ ـــ في اصطلاح الزجّالين: ترنم اور لے سے پڑھنے والا۔ المَقَالُ (مص): گفتگو۔ المَقَالَةُ: گفتگو، کتاب کا ایک حصہ۔ المُقَاوَلَةُ: دو یا زائد اشخاص کے درمیان کسی کام یا عمارت کی تعمیر یا تجارت وغیرہ کے مسئلہ پر باہمی شرکت پر بات چیت، گفتگو، بحث، معاہدہ، سودا وغیرہ المِقْوَلُ ج مَقَاوِلُ و مَقَاوِلَةٌ: زبان ـــ والمِقْوَال ج مَقَاوِل و مَقَاوِلَة: اچھی گفتگو کرنے والا، تیز زبان شخص ـــ اِمْرَأَةٌ مِقْوَلٌ و مِقْوَالَةٌ: اچھی گفتگو کرنے والی۔ تیز زبان عورت المَقُوْلُ والمَقْوُوْلُ (مفع) مَقُوْلُ القَوْلِ عند النحاة: القول کا مفعول۔ كَلِمَةٌ مُقَوَّلَةٌ: بار بار کہا ہوا کلمہ۔

۲۔ قَالَ يَقُوْلُ قَوْلًا و قَالًا و قِيْلًا و قَوْلَةً و مَقَالًا و مَقَالَةً: مرنا۔ ـ القومُ بفلان: کو قتل کرنا۔ الحائطُ: دیوار گرنا۔

۳۔ قَالَ يَقُوْلُ قَوْلًا و قَالًا و قِيْلًا و قَوْلَةً و مَقَالًا و مَقَالَةً: آرام کرنا۔ القَالَةُ: دوپہر کا قیلولہ۔

○ قَالَ ـُ قولا ہ ل: کچھ کسی سے کہنا، کچھ کسی کو بتانا۔ ـــ ہ عن و في: کے متعلق یا بارے میں کسی کو کچھ بتانا، کہنا۔ ـــ ہ: کا اظہار کرنا، کچھ کہنا، بولنا، زبان سے نکالنا۔ ـ عن: کے بارے بات کرنا، سے متعلق ہونا، پر ہونا۔ ـ ب: کو بیان کرنا، (رائے) رکھنا، کو وثوق سے کہنا۔ کو پیش کرنا، کی تعلیم دینا، تسلیم کرنا، کی وکالت کرنا، تائید کرنا، کے حق میں بولنا، کی حمایت کرنا، نظریہ ہونا، کے لئے جدوجہد کرنا (نظریہ وغیرہ) کا حامی ہونا، کو بیان کرنا۔ ـ على: کے خلاف بولنا، کے متعلق چھوٹی باتیں بتانا۔ قال برأسه: سر کے اشارے سے کہنا۔ قِيْلَ في المَثَل: کہاوت، ضرب المثل ہے کہ...... ولا يُقَالُ اِنَّ: کوئی کہہ نہیں سکتا کہ، کوئی نہ کہے کہ اَوقُلْ: یا اس کے بجائے یا ٹھیک کہنا چاہئے کہ...... وقُلْ مِثْلَ هذه في يا و كذلك قل في يا وقُلْ مِثْلَهُ في: یہی بات کے بارے میں کہنی چاہئے،

یہی بات کے بارے میں کہی جاسکتی ہے، یہی بات سے مطابقت رکھتی ہے۔ قَاوَلَ ہٗ: سے صلاح مشورہ کرنا، سے شرائط کی بات چیت کرنا، سے شرائط طے کرنا، سے گفت وشنید کرنا، سے قیمت پر بول تول کرنا، معاملہ طے کرنا، سودا کرنا، کے ساتھ سودا کرنا، معاملہ طے کرنا۔ —: جھگڑنا، شور مچا کر جھگڑنا، بحث کرنا، ٹھیکہ دینا یا لینا۔ تَقَوَّلَ عَلٰی: کے بارے میں افواہیں پھیلانا، جھوٹی باتیں گھڑنا، بنانا — ہ کو مضمر معنی میں بیان کرنا (جھوٹا بیان) دینا، کا ادعاء کرنا۔ تَقَوَّلَ الاقاویل: حماقت کی باتیں کرنا۔ اِسْتَقْوَلَ (ریڈیو پر آواز) ادا کرنا، پیش کرنا۔ قَال و قِیل و قِیل و قال: طویل گفتگو، مباحثہ یا لاطائل گفتگو، فضول گفتگو، گپ شپ۔ قالة: گفتگو، تقریر۔ سُوءُ القالة: کینہ جو گپ شپ، چغل خوری، ہتک عزت۔ قَـوْل جمع اقـوال و اقـاویل: لفظ، تقریر، قول، کہنا، بیان، اعلان، رپورٹ (کسی مذہب کی) تعلیم، عقائد، جمع اقوال: (عدالت میں) شہادت، تصدیقی بیان، اَقَـاوِیل: مقولے، محاورے، کہاوتیں، ضرب الامثال۔ قولاً و عملاً یا بالقول و الفِعل: قول اور عمل سے اقوال الشهود: شہادتیں، حلفی بیانات، گواہیاں۔ اُعْطَ قولَه: (نیلام، نیلامی میں) بولی دینا۔ قَـوْلَة: قول، ارشاد، مقولہ، اعلان۔ قَـوَّال: بکواسی، باتونی، فصیح، بے تکلف باتیں کرنے والا، جگہ جگہ جا کر گانے والا، مطرب۔ مِقْوَل جمع مَقَاوِل: فونوگراف، گراموفون، باتیں کرنے والی مشین۔ مقال: تقریر، مقالہ، رسالہ، تحریر کا ٹکڑا، تعلیم، حجت، عقائد۔ مَقَالَة جمع مقالات: مضمون، جواب مضمون، مقالہ، رسالہ۔ مقالة افتتاحية: اداریہ، ادارتی مقالہ، افتتاحیہ۔ مقاولة: گفتگو، مکالمہ، مشاورت، مناقشت، معاہدہ، ٹھیکہ، تصفیہ، سودا، معاملہ، کاروبار۔ بالمقاولة: ٹھیکہ کے کام کے مطابق، بقدر کام۔ تقوُّل جمع تقوُّلات: بات چیت، افواہ، گپ شپ۔ قائِل جمع قُوَّل: کہنے والا، بتانے والا، بیان کرنے والا، کہانی کہنے والا۔ — ب: کا حامی، موید، محرک۔ مَقُول جمع مقولات: بات، جو کہا جائے، اظہار خیال، لفظ الفاظ، گفتگو۔ المقولاتُ العَشر: دس مقولے (فلسفہ) مقاوِل: ٹھیکیدار، عمارتی ٹھیکیدار قُوْل: فوج کا بازو، فوجی دستہ، جیش (ترکی) قول اغاسی: ایجوٹینٹ میجر (Adjutant major) قُولَحة جمع قَوَالِح: مکئی، جوار، باجرہ وغیرہ کا) بھٹا یا تکہ۔ قُولَنج: قولنج، قُلنج۔ قولون: قولون، بڑی آنت۔

قوم: ا۔ قَامَ یَقُوْمُ قَوْمًا و قَوْمَةً و قِیَامًا و قَامَةً: کھڑے ہونا، ٹھہرنا، تم چلنے والے کو کہتے ہو۔ قُمْ لِیْ: یعنی میری وجہ سے ٹھہرو۔ — الامرُ: اعتدال پر ہونا۔ قَوَّمَ دَرْأَهُ: کی کجی کو دور کرنا۔ قاوَمَ قِوَامًا و مُقَاوَمَةً ہٗ: کے ساتھ کھڑا ہونا، کی مخالفت کرنا۔ اَقَامَ اِقَامَةً و قَامَةً ہٗ: کو کھڑا کرنا۔ — المائلَ او المُعوَّجَ: کو سیدھا کرنا اور تعجب کے موقع پر کہا جاتا ہے۔ مَا اَقْوَمَهٗ: وہ کتنا اعتدال پر ہے اور یہ مزید سے آنے کی وجہ سے شاذ ہے۔ تَقَوَّمَ: سیدھا ہونا۔ تَقَاوَمُوْا فی الحرب: بعض کا بعض کے لئے کھڑا ہونا۔ استقام استقامة: اعتدال پر ہونا، سیدھا ہونا۔ اِسْتَقَامَ لَهُ الْاَمْرُ: اس کے لئے معاملہ ٹھیک ہو گیا۔ — الشِعْرُ: شعر موزوں ہونا۔ القائمُ (فا) ج قُوَّمٌ و قُیَّمٌ و قُوَّامٌ و قُیَّامٌ وقِیَّمٌ و قِیَّامٌ (فا) قائمُ الماءِ: واٹر ورکس۔ القائم مقام ج قُوَّامُ المقامات — وقائمٌ مقامُون عند ارباب السیاسة: نائب۔ القائمةُ ج قائماتٌ و قوائمُ: القائم کا مونث۔ قائمة الدابة: جانور کی اگلی یا پچھلی ٹانگ۔ قائمةُ الخُوَانِ او السَّرِیْرِ: دسترخوان یا تخت کا پایہ۔ القَامَةُ من الانسان ج قَامَاتٌ و قِیَمٌ: قد وقامت۔ — ج قِیَمٌ: چرخی مع سامان کہا جاتا ہے۔ اِسْتَقَوْا عَلَى القَامَةِ: انہوں نے چرخی پر پانی کھینچا۔ القَوْمُ ج قِیمَانٌ: دشمن لوگ۔ القَوْمَةُ (مص) قام سے اسم مرہ: رکوع اور سجدہ کے درمیان قیام، قامة الانسان: انسان کی قامت۔ القُوَامُ: چوپایہ کے پاؤں یا ٹانگوں میں لگنے والی ایک بیماری۔ القَوَامُ: اعتدال، عدل۔ قَوَامُ الانسان: قد وقامت۔ القِوَامُ: سیدھا، کہا جاتا ہے۔ رُمْحٌ قِوَامٌ: سیدھا نیزہ۔ القَوَّامُ ج قَوَّامُونَ: اچھے قد وقامت والا۔ قُومِیَّةُ الانسان و قُومِیَّتُهٗ: قد وقامت۔ القَوِیْمُ ج قِیَامٌ: اچھے قد وقامت والا۔ معتدل۔ القِیَامَةُ: موت کے بعد اٹھنا۔ — یَوْمُ القِیٰمَةِ: قبروں سے اٹھنے کا دن۔ القِیْمَةُ ج قِیَمٌ: قام سے اسم نوع۔ — قِیمَةُ الانسانِ: انسانی قامت۔ امْرٌ قَیِّمٌ: سیدھا معاملہ۔ الدِّیانةُ القَیِّمَةُ: سیدھا دین، راست بازی کہا جاتا ہے۔ ذلك دِینُ القَیِّمَةِ: بمعنی ذلك دینُ الامةِ القَیِّمَة: یہ سچی امت کا دین ہے۔ الأَقْوَمُ: اسم تفضیل۔ کہا جاتا ہے فُلانٌ اَقْوَمُ کلامًا مِنْ فُلان: فلاں بنسبت فلاں کے زیادہ سیدھی سادھی گفتگو کرنے والا ہے۔ المَقَامُ ج مَقَامَاتٌ: کھڑے ہونے کی جگہ۔ المِقْوَمُ: ہل کا دستہ۔ المُقِیمُ (فا): کہا جاتا ہے۔ هٰذا اَمْرٌ مُقِیمٌ مُقْعِدٌ: یہ معاملہ پریشان کن ہے۔

۲۔ قَامَ یَقُوْمُ قَوْمًا و قَوْمَةً و قِیَامًا و قَامَةً بالامر: کا انتظام کرنا، کہا جاتا ہے قَامَ بِیْ و قَعَدَ: یعنی اس نے میرے متعلق بری خبریں پھیلائیں۔ — الحقُّ: حق ظاہر اور ثابت ہونا۔ — اهلَه: اہل وعیال کی ضروریات کو پورا کرنا۔ — علی الامر: کی نگہبانی کرنا، پر مداومت کرنا۔ — ت الصلوٰةُ: نماز شروع ہو گئی۔ — فی الصلوٰةِ: کو شروع کرنا، کہا جاتا ہے۔ قَامَ یَفْعَلُ کَذَا: یعنی ایسا کرنے لگا۔ قَوَّمَ الشیئَ: کو سیدھا کرنا اور اسی سے تَقْوِیمُ البُلْدَانِ: ہے جس کا معنی ہے شہروں کا طول وعرض بیان کرنا۔ اَقَامَ اِقَامَةً و قَامَةً الشیئَ: کی مداومت کرنا۔ — بالمکان: میں رہنا، کو وطن بنا لینا۔ الحقَّ: حق ظاہر کرنا۔ — للصلوٰة: اقامت کہنا۔ — الصلوٰةَ: کامل طریقہ سے نماز ادا کرنا۔ تَقَوَّمَ الشیئُ: سیدھا ہونا، کہا جاتا ہے۔ قَوَّمْتُهٗ فتقوَّمَ: میں نے اسے سیدھا کیا تو وہ سیدھا ہو گیا۔ قَائِمُ السَّیْفِ: تلوار کا قبضہ۔ القَائِمَةُ: کتاب کا ورق۔ قَائِمَةُ السَّیْفِ: تلوار کا قبضہ۔ العَیْنُ القَائِمَةُ: ایسی آنکھ جس کی بینائی زائل ہو چکی ہو اور ڈھیلا اپنی جگہ پر قائم ہو۔ القَامَةُ (مص) ج قَامَاتٌ و قِیَمٌ: لوگوں کی جماعت۔ القَوْمُ: کسی جگہ میں اقامت کرنا، ارادہ۔ القَوْمُ: کسی جگہ میں اقامت کرنا۔ — ج اَقْوَامٌ و اَقَاوِمُ و اَقَائِمُ و اَقَاوِیْمُ: لوگوں کی جماعت۔ قَوْمُ الرَّجُلِ: قریبی رشتہ دار جو ایک دادا میں شریک ہوں۔ القَوْمِیُّ: جس کی طرف قوم کی نسبت ہو۔ قومی القَوْمِیَّةُ: سیاسی واجتماعی اصول جس کی رو سے اپنی قوم کے معاملات کو ترجیح دی ہوتی ہے۔ قومیت، قومی جذبہ، قوم پرستی قَوْمِیَّةُ الامرِ: معاملہ کی درستگی۔ القَوَامُ: گزارا لائق خوراک۔ القِوَامُ: گزارہ لائق خوراک۔ قِوَامُ الامرِ و قِیَامُهٗ: مایہ درستگی، جس سے کسی چیز کا قیام ہو کہا جاتا ہے۔ هُوَ قِوَامُ اَهْلِهٖ و قِیَامُهُمْ: وہ اپنے اہل وعیال کے لئے سہارا ہے۔ القَوَّامُ ج قَوَّامُونَ: امور کا منتظم، اچھی نگرانی کرنے والا، امیر۔ القَیُّوْمُ و القَیَّامُ: وہ ذات جو ابدی اور قائم بالذات ہے۔ دونوں اللہ تعالیٰ کے نام ہیں۔ القَیِّمُ علی الامر: متولی منتظم۔ مونث قَیِّمَةٌ۔ قَیِّمُ المَرْأَةِ: شوہر۔ الاِقَامَةُ ج اِقَامَاتٌ: اقام سے مصدر ہے، کہا جاتا ہے۔ طَوَى بِسَاطَ الاِقَامَةِ: یعنی کوچ کیا۔ اِقَامَةُ الجُنْدِیِّ: فوجی کی ڈیوٹی۔ التَّقْوِیْمُ (مص): جنتری۔ — الرومی او الیولیوسی: سال کبیسہ والی جنتری جس میں فروری کا مہینہ 29 دن کا ہوتا ہے اور سال چار پر پورا تقسیم ہو جاتا ہے۔ —

الھجری: بارہ قمری مہینوں کے سال والی جنتری جو ۳۵۴ شمسی دنوں کا ہوتا ہے اور بیسہ سالوں میں ۳۵۵ شمسی دنوں کا۔ الغریغوری: گری گورین کلنڈر، جس میں صدیوں والے سال جیسے ۱۶۰۰ اور ۱۷۰۰ اس وقت تک سال کبیسہ شمار نہیں کئے جاتے جب تک وہ ۴۰۰ پر پورا پورا تقسیم نہ ہوں۔۔۔ تَقْوِیْمُ البُلْدَان: ممالک کے طول وعرض اور زمین کے خراج کا بیان۔ الـمَقَامُ ج مَقَامَاتٌ: مرتبہ ۔۔۔ و المُقَامُ: کھڑا ہونا، کھڑے ہونے کی جگہ اور وقت الـمُـقـامة: کھڑا ہونا، قیام کرنا، جائے قیام، لوگوں کی جماعت۔ المَقَامَةُ ج مَقَامَاتٌ: سرداری، مجلس، لوگوں کی جماعت، خطبہ یا وعظ یا روایت جولوگوں کے مجمع میں بیان کی جائے۔ اسی سے ہے۔ مقامات حریری۔

۳۔ قَامَ يَقُوْمُ قَوْمًا و قَوْمَةً و قِيَامًا و قَامَةً الماءُ: پانی کا نکلنے کی جگہ نہ پانے کی وجہ سے ٹھہر جانا، جامد ہونا۔۔۔ ت بہ دابَّتُهُ: کے جانور کا تھک جانا۔۔۔ مِيْزَانُ النَّهَارِ: دوپہر ہونا۔

۴۔ قَامَ يَقُوْمُ قَوْمًا و قَوْمَةً و قِيَامًا و قَامَةً ت السوقُ: بازار کا رائج ہونا۔۔۔ المتاعُ بكذا: کی قیمت کے برابر ہونا۔ قَوَّمَ المتاعَ: کی قیمت لگانا۔ قَاوَمَ قِوَامًا و مُقَاوَمَةً الشيئَ: کا قائمقام ہونا، کہا جاتا ہے۔ قَاوَمَ الثَّمَنُ المَتَاعَ: یعنی قیمت کا سامان کا قائمقام ہونا۔ اَقَامَ اِقَامَةً و قَامَةً السوقَ: بازار لگانا۔ تَقَاوَمَ القومُ الشيئَ بينهم: آپس میں چیز کی قیمت کا اندازہ لگانا۔ اِسْتَقَامَ اِسْتِقَامَةً المتاعَ: یعنی سامان کی قیمت لگانا۔ القَائِمَةُ (ت): حساب کھاتہ۔ القِيْمَةُ ج قِيَمٌ: قیمت القِيْمِيُّ: قیمت کی طرف منسوب۔ القَيِّمُ: ہر قیمت والی چیز، کہا جاتا ہے۔ كِتَابٌ قَيِّمٌ: قیمتی کتاب۔ مَقَامُ او مَخْرَجُ الكسر (ع ح): نسب نما (کسی کسر میں لائن کے نیچے کا عدد) چنانچہ ۴/۳ میں ۴ نسب نما ہے۔

۵۔ قَامَ يَقُوْمُ قَوْمًا و قَوْمَةً و قِيَامًا و قَامَةً بہ ظَهْرُهُ: کو دردمند کرنا۔۔۔ علىٰ غريمه: قرضدار سے مطالبہ کرنا۔ اِقْتَامَ اِقْتِيَامًا انفَهُ: کی ناک کاٹنا۔

۶۔ القُوْمَانْدُسُ: بحری فوجی کمانڈو (لاطینیہ)۔

○ قَامَ ــ قَوْمَةً و قِيَامًا: اٹھنا، کھڑا ہونا، سیدھا کھڑا ہونا (آوازوں، شور، ہوا) کا اٹھنا۔ قَامَ عليه: کے خلاف اٹھ کھڑا ہونا، کے خلاف بغاوت کرنا، پر حملہ کرنا قَامَ لَهُ: کے اعزاز میں اٹھنا۔۔۔ (مردے) کا زندہ ہونا، جی اٹھنا، چڑھنا، روانہ ہونا (ٹرین کا) روانہ ہونا۔ اِلی: کی طرف جانا۔۔۔ کھڑا رہنا، ہونا، موجود ہونا، واقع ہونا۔ ب: پر مشتمل ہونا۔۔۔ علی: پر مبنی ہونا، پر بنا ہونا، (کتاب وغیرہ کا) اپنے اصلی موضوع کے لئے ایک مشکل رکھنا قام يَفْعَلُ: کچھ کرنا شروع کرنا۔۔۔ ب: کو اپنا شغل بنانا، میں مصروف ہونا، سے دلچسپی لینا، کو اپنے سر لینا، کی ذمہ داری لینا، کا بیڑا اٹھانا، کو کرنا، بجالانا، عمل میں لانا، انجام دینا پورا کرنا، سے کام لینا، کے لئے جدوجہد کرنا، کی تائید کرنا، کی حمایت کرنا، وکالت کرنا، کی تصدیق کرنا۔۔۔ علی: کا نگران ہونا، کا انتظام کرنا، کو چلانا، کی دیکھ بھال کرنا، کو محفوظ رکھنا، کی نگہداشت کرنا، کا خیال رکھنا، پر توجہ کرنا، کی نگہبانی کرنا۔۔۔ ب: کی قیمت کا ہونا۔ قام البرهانُ على: کے لئے ثبوت مہیا کیا گیا تھا۔ قام بأَعْبَاءِ الحكم: حکومت کے بوجھ اپنے ذمے لینا، اقتدار سنبھالنا، قام بأَوَدِهِ: کی ضروریات کا اہتمام کرنا، کی ضرورت کے وقت اس کی مدد کرنا۔ قام بدَوْرٍ: کردار ادا کرنا۔ قام بِشَأْنِهِ: کی دیکھ بھال کرنا، کو اپنے زیر حمایت لینا، قام بالمَصَارِيف: اخراجات ادا کرنا، خرچ چکانا۔ قام بالواجب عليه: اپنا فرض ادا کرنا۔ قام بِوَعْدِهِ: اپنا قول نبھانا۔ قَامَتِ الحربُ على ساقٍ: جنگ سخت تھی یا سخت ہوگئی، جنگ بھڑک اٹھی، جنگ شروع ہوگئی۔ قَامَ الحقُّ: حق واضح تھا یا واضح ہوگیا۔ قامت الصلاةُ: نماز کا وقت ہوگیا۔ قام على قدمٍ و ساقٍ: مکمل طور پر موثر ہوجانا، ہورہا ہونا، پورے زوروشور سے جاری ہونا۔ قاموا قومةَ رجلٍ واحدٍ: وہ ایک آدمی کی طرح اٹھے۔ لم تَقُمْ لَهُ قائمةٌ بَعْدُ: وہ مزاحمت کرنے کے قابل نہ رہا، وہ قریب قریب ختم ہوگیا۔ لاتقوم للاعداء قائمة: دشمنوں کے خلاف کوئی مزاحم یا مدافعت نہیں ہے۔ قامتْ قِيامتُهُ: جوش میں آنا، ناراض ہونا، خشمناک ہونا، برافروختہ ہونا، غصہ میں بھرا ہوا ہونا، قامت قيامته ل (من): سے پریشان ہو جانا، سے صدمہ پہنچنا، پر شدت سے مضطرب ہونا، قَامَ فی وَجْهِهِ: کی مزاحمت کرنا، مخالفت کرنا، کے مقابلہ میں آنا۔ قَامَ مَقَامَهُ: کی جگہ لینا، کی قائمقامی کرنا، کسی کی جگہ قائم مقام ہونا، کی حیثیت سے کام کرنا، کی جگہ کام کرنا، کی جگہ لینا۔ قَامَ منه مقامَهُ: کسی کی جگہ لینا۔ قَامَ و قَعَدَ: سخت پریشانی کی حالت میں ہونا، بری طرح پریشان ہونا، بہت مضطرب ہونا قام وقعد ل: سے سخت دہشت زدہ ہونا۔ لاقَامَ و لاقَعَدَ: پائیدار نہ ہونا، دیرپا نہ ہونا، لايُقَوَّمُ بِثَمَنٍ: بے انداز، بہت ہی زیادہ، بے حد، انمول، لايُقَاوَمُ: ناقابل مزاحمت اَقَامَ اَوَدَهُ: کی ضروریات کا اہتمام کرنا، وقت ضرورت کی مدد کرنا، اَقَامَ البرهانَ الجَلِيَّ على: کے لئے واضح ثبوت مہیا کرنا، کو واضح طور پر ثابت کرنا اقام الحُجَّةَ: احتجاج کرنا، اقام حسابًا ل: کو حساب پیش کرنا، کو اپنا معاملہ بنانا، اقام الدليلَ على ان: ثابت کرنا کہ اقام الشعائر الدينية: عبادتی رسومات ادا کرنا۔ اقام الصلاةَ: نماز ادا کرنا، اَقَامَ العدلَ: انصاف کرنا۔ قانون سے کام لینا۔ اَقَامَ القُدَّاسَ على: کے لئے دعا کرنا۔ اَقَامَ قضيةً (او دعوی) على: کے خلاف قانونی چارہ جوئی کرنا، پر مقدمہ کرنا۔ اَقَامَ لَهُ وَزْنًا: کو بہت اہمیت دینا، کو سہارا جاننا، لايُقَامُ لَهُ وزنٌ: ناقابل ذکر ہونا، اہم نہ ہونا۔ اَقَامَ مُبَارَاةً: مقابلہ کرنا۔ اَقَامَهُ مَقَامَهُ: کو کسی دوسری جگہ لانا۔ اَقَامَ نَفْسَهُ مَقَامَ الحامي: محافظ بننا۔ اَقَامَهُ و اَقْعَدَهُ: کو سخت پریشان کرنا، کو سخت جوش کی حالت میں ڈالنا، اَقَامَ الدنيا و اَقْعَدَهَا: زمین اور آسمان ہلا دینا، ہلچل پیدا کرنا، ہیجان یا سنسنی پیدا کرنا۔ لايُقِيمُ له قيامةً: وہ اپنی طرف سے کسی مزاحمت یا مدافعت کی پیش بندی کرتا ہے۔ استقام له الكلامُ في: اس نے کے بارے میں سچی بات بتائی۔ اس نے کے متعلق عقل کی بات کی۔ عالِمُ الاقوام: عالم اقوام، ماہر نسلیات، سيقول قوم اِنَّ: لوگ کہیں گے کہ۔ قَوْمَة: اٹھنا، بغاوت۔ قَوْمِي: قومی، نسلی، قومیات: قومی خصوصیات جمع قَوْمِيَة: فرانسیسی شمالی افریقہ کے مقامی قبائل سے بھرتی کئے ہوئے مقامی گھڑسوار رسالہ کا رکن۔ قَوْمِيَة: قوم پرستی، وطن پرستی، قومیت قَيِّم: قیمتی، گراں بہا، سیدھا، محافظ، مہتمم، نگران، ناظم القَيِّمَة: سجادین کتب قَيِّمة: گراں بہا یا قیمتی کتابیں قِيْمَة جمع قِيَم: قیمت، قدر، مقدار، ذو قيمة: قیمتی، گراں بہا لاقيمة له: بیکار، ناکارہ، فضول۔ قِيمِي: قیمت کے متعلق، قیمت کے معیار کا قیمت کے مطابق، ناقابل تبادلہ، مال قيمي: ناقابل تبادلہ اشیاء۔ قِوَامُ اَهْلِهِ: گھر کا خرچ چلانے والا قِوَامة: سرپرستی۔ قَوِيم: سیدھا، کھڑا، صحیح، مناسب، مستند، معتبر، سچا (دین)، مضبوط، ٹھوس اِلى قيام الساعة: یوم آخرت تک، ہمیشہ کے لئے القَيُّوم: خدائے لم یزل۔ اَقْوَم: زیادہ سیدھا، زیادہ صحیح، زیادہ مضبوط، زیادہ مناسب، زیادہ موزوں التقويم الجريجوري: گری گورین کلینڈر۔ تقويم زمني: تاریخ نگاری، تاریخ۔ علم تقويم البلدان: جغرافیہ مُقَاوَمَة جوية: ہوائی جہازوں کے ذریعے دفاع۔ مقاومة سَلْبية: مقاومت

مجہول۔ دون مقاومة: بغیر مزحمت، مقابلہ کے بغیر۔ مَحَلُ الاقامة: رہائش گاہ۔ قَائِمٌ بِاعمال المُفَوَّضِية اور قَائمٌ بالاعمال: مدارالمہام، ناظم الامور Charge daffaires۔ قَائمٌ برأسه، قَائمٌ بذاته، قائم الذات و قائم بنفسه: آزاد، قائم بالذات، خودموجود۔ فى قائم حياتِه: کی زندگی کے دوران قائم الزاوية: مستطیل، زاویہ قائمہ کا، الزاوية القائمة: زاویہ قائمہ۔ قائم مقام: ضلعی صدر، لیفٹیننٹ کرنل، بحری کمانڈر۔ قائمقامية: قائم مقام کی سربراہی میں انتظامی ضلع۔ قائمة جمع قوائم: ستون جمع قوائم و قائمات: فہرست، بدلی جدول، رجسٹر، اشاریہ، نقشہ، جدول، گوشوارہ، بچک، بل، فردحساب۔ قائمة الطعام: مینو، طعام نامہ۔ مُقَوِّم: تخمینہ لگانے والا، تشخیص کنندہ، قیمت کا اندازہ لگانے والا جمع مُقَوِّمات: بنانے والا عنصر، ترکیبی عنصر، اے سی بجلی سے ڈی سی بجلی حاصل کرنے کا ایک آلہ Rectifier، ریڈیو سیٹ میں متبادلہ رووں کی تصحیح کرنے والا آلہ Detector، جمع مُقَوِّمات: عناصر، ضروری اجزاء، ترکیبی اجزا، تشکیلی قوت یا علت عاملہ، بنیادی عوامل، بنیادی اصول مقومات الحياة: گزر اوقات کے وسائل، دنیاوی جائیداد، دولت، مقومات الجمال: سنگار کا سامان مقومات العُمران: تمدنی عوامل مُقَوَّمات: قیمتی جائیداد، قیمتی چیزیں، اقدار، اثاثہ، املاک۔ مُقاوِم: مزاحمت کرنے والا، مقاومت کرنے والا، مدافعت کرنے والا، نارضامند، مخالف، حریف، مقابل، دشمن، مدمقابل، مقيمٌ بواجباته: فرض شناس، ایماندار، وفادار، مقيم عام: ریذیڈنٹ جنرل مُقِيمى: رہائشی۔ مقيمية: ریذیڈنسی، قومسير: کمشنر، (فرانسیسی لفظ) قُومندان: کمانڈر، کمانڈنٹ۔

قون: تَقَوَّنَ الرجُلُ: زبان درازی کرنا۔ القَان (ن): ایک درخت جس سے کمانیں بناتے ہیں۔ القَاوُوْنُ (ن): ککڑی کی ایک قسم۔ القُونَةُ ج قُوَنٌ: لوہے یا تانبے کا ٹکڑا جس سے برتن کو جوڑتے ہیں۔ ——— عندالعامة: ايقونه: اس کی وضاحت کیلئے لفظ ايقونة دیکھیں۔ (سریانیہ)۔

قوه: ۱۔ قَوَّهَ تقويها الرجُلُ: چلانا۔ تَقَاوَهَ الرجُلان: نشان مقررہ سے ایک دوسرے کو چلا کر پہنچانا۔

۲۔ قَوَّهَ تَقْوِيْهًا الصيدَ: شکار کو گھیر کر کسی جگہ لانا اِسْتَقْوَهَهُ: سے شکار کو گھیر کر کسی جگہ لانے کیلئے کہنا۔

۳۔ أَيْقَهَ: اطاعت کرنا، سمجھنا، کہا جاتا ہے۔ أَيْقِهْ لِهٰذَا: یعنی اس کو سمجھو۔ ——— وإسْتَيْقَهَ: اطاعت کرنا اور یہ دونوں أَوْقَهَ اور إسْتَوْقَهَ کے مقلوب صیغے ہیں۔ القَاهُ: اطاعت، کہا جاتا ہے مَالَكَ عَلَيَّ قَاهٌ: تجھے مجھ پر کوئی قدرت نہیں۔

۴۔ القَاهُ: عزت، خوش حال زندگی۔ القَاهِيُ: خوش حال زندگی والا۔ القُوْهَة: باسی دودھ۔

قُونَة جمع قُوَن: بت، مجسمہ، تصویر، مذہبی مجسمہ، تصویر اولیاء، صنم، مورتی، قونية: کونیا (اناطولیہ کا ایک شہر)

قوی: ۱۔ قَوِيَ يَقْوٰى قُوَّةً: توانا ہونا۔ — على الامر: کی طاقت رکھنا۔ قَوَّى الرجُلَ او الشيئَ: کو مضبوط کرنا۔ قَاوٰى مُقَاوَاةً الرجُلَ: پر طاقت میں غالب ہونا، تم کہو گے۔ قَاوَانِي فَقَوَيْتُهُ: اس نے مجھ سے قوت میں مقابلہ کیا تو میں غالب ہو گیا۔ أَقْوٰى إقْوَاءً: مضبوط جانور والا ہونا۔ ——— الحبلَ: رسی کو جا بجا موٹا بٹنا۔ ———الشِعْرَ: اشعار کے قوافی کو اعراب میں مختلف کرنا۔ تَقَوّٰى: قوی ہونا، مضبوط ہونا۔ تَقَاوٰى تَقَاوِيًا القومُ المتاعَ بينهم: آپس میں بڑھاتے بڑھاتے قیمت انتہائی قیمت پر پہنچنا۔ إقْتَوٰى إقْتِوَاءً الرجُلُ: مضبوط اور قوی ہونا۔ — المتاعَ: کی قیمت بڑھانے کے بعد خریدنا۔ ——— الشيئَ: کو اپنے لئے خاص کرنا۔ إسْتَقْوٰى إسْتِقْوَاءً: قوی ہونا۔ القُوَّةُ ج قُوَّاتٌ و قُوًى و قِوًى: زور۔ — ج قُوًى: رسی کی لڑی، توانائی۔ قوة عددٍ ما: کسی عدد کو اسی سے ضرب دینے کا حاصل، مثلاً ۷ کا دوسرا حاصل ضرب ۷×۷=۴۹ ہے اور ۷^۲ لکھا جاتا ہے۔ تیسرا حاصل ضرب ۵×۵×۵=۱۲۵ ہے اور ۵^۳ لکھا جاتا ہے۔ القُوٰى: عقل۔ القَوِيُّ ج أَقْوِيَاءُ: مضبوط، زور دار۔ المُقَوِّيُّ (فا): الفَرَسُ المُقَوِّيُّ: مضبوط گھوڑا۔ المُقَوّٰى: گتا، دفتی۔

۲۔ قَوِيَ يَقْوٰى قِيًّا و قَوَايَةً ت الدارُ: گھر کا خالی ہونا۔ — قَوًى: بہت بھوکا ہونا۔ — المطرُ: بارش بند ہونا۔ أَقْوٰى إقْوَاءً: چٹیل میدان میں اترنا محتاج ہونا، مالدار ہونا۔ — ت الدارُ: رہنے والوں سے خالی ہونا۔ — القومُ: قوم کا توشہ ختم ہونا۔ — الرجُلُ: خالی ہاتھ آنا — البقعة: کو خالی کرنا۔ تَقَاوٰى تَقَاوِيًا: بھوکے رات بسر کرنا۔ — القومُ الدلوَ: سب کا ڈول کے منہ پر منہ لگا کر پینا۔ بَلَدٌ قَاوٍ: خالی شہر۔ القَاوِيَةُ۔ القَاوِي کا مونث۔ انڈا، کم بارش کا سال۔ إبِلٌ قَاوِيَاتٌ: بھوکے اونٹ۔ القَوَاءُ ج أَقْوَاءٌ: خالی اور چٹیل میدان، بغیر بارش کے زمین، بھوک کہا جاتا ہے۔ بَاتَ القَوَاءَ: اس نے بھوکے رات بسر کی۔ منزلٌ قواءٌ: منزل جس میں کوئی انیس نہ ہو۔ القِوَاءُ جمع أَقْوَاء: خالی زمین اور چٹیل میدان القَوَى: خالی زمین، چٹیل میدان، بھوک کہا جاتا ہے بات القَوَى: اس نے بھوکے رات گزاری ہے۔ القُوَايَةُ: بغیر بارش کے زمین۔ ——— والقِيُّ: خالی اور چٹیل میدان۔ القُوَيُّ: قَاوٍ: کی تصغیر چوزہ۔ التَقَاوِيُ (مص) تَقَاوِي الأمطارُ: بارش کی قلت۔ بَلَدٌ مُقْوٍ: شہر جو بارش سے خالی ہو۔

۳۔ قَاوٰى مُقَاوَاةً هُ: کو دینا۔ إقْتَوٰى إقْتِوَاءً شيئاً بشيئ: کو سے تبدیل کرنا۔ القَاوِيُ: پکڑنے والا۔ لینے والا

۴۔ إقْتَوٰى إقْتِوَاء على فلان: پر عتاب کرنا۔

قُوَات: مسلح افواج، فوجی (جمع) بالقُوة: زبردستی، جبلی طور پر، عملاً، درحقیقت بقوة وجلاء: اونچی اور واضح آواز سے مُنْسَرِق القوة: کمزور کیا ہوا، تھکا ہوا، ناتواں، مضمحل قوة احتياطية: ریزرو فوج، فاضل فوج۔ قوةُ الإذاعة: نشریاتی قوت۔ قوة الارادہ: قوت ارادی، قوة الاستمرار: مادہ کا جمود قوة حافظة: یادداشت، حافظہ۔ قوة الحدود: سرحدی پہرہ دار۔ قوة خفيفة: آزادانہ حرکت کرنے والی ہلکی فوج۔ قوة دافعة كهربائية: EMF برق زا طاقت۔ قوة دفاعية: کامل دفاعی قوت۔ قوة سطحية: سطحی مہم جودستہ (بحریہ) قوة الشراء: قوت خرید۔ قوة الصوت: آواز کا حجم، یا آواز کی گونج، زور، شدت (ریڈیو) قوة عاقِلة: عقلی، ذہنی قوت، ادراک کی صلاحیت، قوة عراك: لڑاکا فوج۔ القوة على العمل: کام کرنے کی طاقت، پیداواری وسعت۔ قوة القانون: قانونی طاقت قوة قاهرة: فاتح فوج۔ قوة مركزية: مرکزی طاقت۔ قوة مركزية جاذبة: مرکز مائل قوت۔ قوة مركزية طاردة: مرکز گریز قوت۔ قوة مُضادةٌ للطائرات: طیارہ شکن دفاع۔ قوة معنوية: اخلاقی قوت، قوت مقابلہ، حوصلہ، ہمت، جوش، ولولہ۔ قوة النبْت: نمود کی صلاحیت قوة نظامية: باقاعدہ فوج۔ قوات بحرية و برية و جوّية: بحری، بری اور ہوائی افواج الْعابُ القُوَى: ورزشیں، کسرتیں، کود پھاند، کھیل کود۔ قَوِيُّ العارضة: پرجوش، زود فہم، تَقَاوِى: بیج (بونے کیلئے) ورق مُقَوّٰى: گتا، ودفتی گتا۔

قيأ: قَاءَ يَقِيئُ قَيْئًا ما أكَلَهُ: قے کرنا۔ کھایا پیا الٹی کر دینا صفت قَائِيٌ — ت الطعنةُ الدمَ: نیزہ کا خون نکالنا، کہا جاتا ہے۔ قَاءَتِ الأرضُ الكَمْأَةَ: زمین کا سانپ کی چھتری کو اگانا اور قَاءَ الرَّجُلُ نفْسَهُ:

مرنا۔ قَيَّأَ تَقْيِئَةً و اَقَاءَ اِقَاءَةً فلانًا ما اكله: کو قے کرانا۔ تَقَيَّأَ تَقَيُّؤًا و اِسْتَقَاءَ اِسْتِقَاءَةً: بتکلف قے کرنا۔ القُيَاءُ: قے۔ القَيُوءُ والقَيُوُّ: بہت قے کرنے والا۔ المُقَيِّئُ: قے آوردوا۔

قیت : القِيْتَارُ والقِيْتَارَةُ ج قَيَاتِيْرُ ، والقِيْثَارُ والقِيْثَارَةُ ج قَيَاثِيْرُ (مو): سارنگی (یونانیہ)۔

قیح: قَاحَ يَقِيْحُ قَيْحًا و قَيَّحَ و اَقَاحَ وتَقَيَّحَ الجرحُ (طب): زخم کا پیپ والا ہونا یا اس سے پیپ بہنا۔ القَيْحُ: پیپ، پیپ جس میں خون کی آمیزش نہ ہو۔

○ مُقَيِّئ جمع مُقَيِّئات: قے آور دوا۔ الجَوْزُ المُقَيِّئ: کچلہ، فلوس ماہی۔

○ قِيثَار جمع قَيَاثير و قيثار و قيثارة جمع قَيَاثِير: چھتارا، قدیم یونانی بربط، لائر

○ مُتَقَيِّح: پیپ دار، پیپ بھرا ہوا، پیپ آلودہ، پیپ خارج کرنے والا۔

قید : ا۔قَيَّدَ الرجُلُ: بیڑی ڈالا جانا۔ قَيَّدَ تَقْيِيْدًا هُ: کو بیڑی ڈالنا، روکنا۔ ـــ هُ بالاحسان: کو احسان مند بنانا۔ ـــ الكتابَ: پر اعراب لگانا۔ ـــ الخَطَّ: پر نقطے اور اعراب لگانا۔ ـــ الحسابَ: حساب لکھنا۔ الكاتبُ والمتكلمُ: کلام کی غرض اور معنی کو محدود و مقید کرنا۔ تَقَيَّدَ: بیڑی میں ہونا۔ القَيْدُ ج قُيُوْدٌ واَقْيَادٌ: جانور کے پاؤں میں باندھنے کی رسی وغیرہ، بطور استعارہ کہا جاتا ہے۔ فَرَسٌ قَيْدُ الاَوَابِدِ: تیز رفتار گھوڑا یعنی وہ اپنی تیز رفتاری کی وجہ سے وحشی جانوروں کے لئے قید کی مانند ہے کہ وہ ان کو بھاگنے سے روک دیتا ہے۔ قَيْدُ الاَسْنَانِ: مسوڑھا۔ القِيَادُ: رسی جس سے جانور کو کھینچا جائے۔ القَيِّدُ من الخيل او الابل: سدھا ہوا تابعدار گھوڑا یا اونٹ۔ المُقَيَّدُ (مفع) ج مَقَايِيْد: بندھا ہوا اونٹ وغیرہ، پازیب پہننے کی جگہ، گھوڑے کے پاؤں کو رسی باندھنے کی جگہ، اونٹ کو باندھنے اور چھوڑنے کی جگہ۔ ـــ من الشعر: برخلاف مطلق۔ كِتَابٌ مُقَيَّدٌ: اعراب لگی ہوئی کتاب، کہا جاتا ہے۔ اِمْرَأَةٌ مُقَيَّدَةُ الخِمَارِ: یعنی آزاد عورت۔

٢۔القَيْدُ والقِيْدُ والقَادُ: اندازہ، کہا جاتا ہے۔ بَيْنَهُمَا قَيْدُ رُمْحٍ اَوْقَادُ رُمْحٍ: ان دونوں کے درمیان ایک نیزہ کی مقدار ہے۔

○ قيد الاسنان: مسوڑا، مسوڑے۔ قيد الانساب: شجرہ، شجرہ نسب۔ من غير قيد او رابطٍ: غیر مشروط، بلاقید، بلاشرط۔ قَلَمُ القيودات: انسان کے انفرادی یا اجتماعی وجود کے نمایاں پہلوؤں (وفات امراض وغیرہ) سے متعلق حقائق و اعداد و شمار درج کرنے کا دفتر، دفتر اندراج عام۔ بقيد الحياة یا على قيد الحياة: زندہ۔ قَيْدَ شَعْرَةٍ: بال برابر لا...... قيدُ اَنْمُلَةٍ: نہ ایک انچ نہ ایک ذرّہ سا بھی۔ على قيد ساعاتٍ مَعْدُوْدَةٍ: چند گھنٹوں میں۔ على قيد عشرةِ كيلومتراتٍ: دس کلومیٹر کے فاصلہ پر۔ عن قيد البصر: جو نظر آسکے۔ المشروع على قيد الدرس: منصوبہ زیر غور ہے۔ المسألة قيدَ البحث: مسئلہ کی تحقیق کی جارہی ہے۔ مسئلہ زیر تحقیق ہے۔ رسوم قيدية: بکنگ فیس، رجسٹریشن فیس۔ تقييدُ النسل: برتھ کنٹرول۔ رسم التَقْيِيْد: رجسٹریشن فیس۔ غير مُقَيَّد: غیر محدود، بلا پابندی۔ مُلْكٌ مُقَيَّدٌ: آئینی ملوکیت، بادشاہی نظام والا ملک۔

قیر : قَيَّرَ الشيئَ: کسی چیز پر تارملنا۔ القَارُ والقِيْرُ: سیاہ رنگ کی ایک چیز جس کو کشتی اور اونٹوں وغیرہ پر ملتے ہیں۔ القَيَّارُ: کول تار، لک والا

٢۔اِقْتَارَ الحديثَ: کی تحقیقات کرنا۔

٣۔القَيُّوْرُ: غیر معروف النسب، کہا جاتا ہے۔ هٰذَا اَقْيَرُ مِنْ ذَاكَ: یہ اس سے زیادہ کڑوا ہے۔

٤۔القِيْرَاطُ: دیکھو مادہ ق ر ط۔

٥۔القَيْرَوَانُ ج قَيَارَوَانَاتُ: گھوڑوں کا گلہ، فوج کا بڑا حصہ، قافلہ۔

٦۔القِيْرِ يُوْسُ (ن): ایک پودا۔

○ قَيَّرَ هُ: کولتار بچھانا، رال لگانا۔ قار و قير: کولتار، رال، قِير، قِيراط جمع قراريط: انچ، اناج ناپنے کا پیمانہ جو ٣٢/١ اقدح کے برابر ہوتا ہے، لمبائی جوڑائی ناپنے کا پیمانہ جو ٢٤/١ افدان کے برابر ہے۔ سکہ کا پیمانہ جو ١٩/١ درہم کے برابر ہے۔ قَيْرَوَان جمع قيروانات: کاروان، قافلہ۔ القيروان: شمالی مشرقی تونس کے شہر کا نام۔

قیس : ا۔قَاسَ يَقِيْسُ قَيْسًا و قِيَاسًا: نازسے چلنا۔

٢۔قَاسَ يَقِيْسُ قَيْسًا و قِيَاسًا: بھوکا ہونا۔

٣۔قَاسَ يَقِيْسُ قَيْسًا الطبيبُ قعر الجراحة: زخم کی گہرائی ناپنا، صفت قَائِسٌ۔ الشيئ بغيره او على غيره: کے نمونہ پر اندازہ کرنا۔ ـــ قَيْسًا وقِيَاسًا هُ: پر سابق ہونا۔ قَايَسَ قِيَاسًا و مُقَايَسَةً بين الامرين: کا اندازہ کرنا۔ ـــ الشيئَ بكذا او الى كذا: کا سے اندازہ کرنا۔ ـــ الرجُلَ: سے اندازہ کرنے میں مقابلہ کرنا۔ ـــ ہ فی كذا: پر میں سابق ہونا۔ اَقَاسَ الشيئَ بغيره وعليه واليه: کا دوسری چیز پر اندازہ کرنا۔ تَقَيَّسَ: قبیلہ قیس غیلان سے مشابہ ہونا۔ قبیلہ قیس کی طرف اپنے آپ کو منسوب کرنا یا قبیلہ قیس کے حلیف ہونے یا پڑوسی ہونے یا ان سے ولاء کا تعلق ظاہر کرنا۔ اِنْقَاسَ: اندازہ ہونا۔ اِقْتَاسَ الشيئَ: کا اندازہ کرنا کہا جاتا ہے۔ هُوَ يَقْتَاسُ بِاَبِيْهِ: وہ اپنے باپ کی پیروی کرتا ہے۔ القَاسُ والقِيْسُ: اندازہ کہا جاتا ہے۔ بَيْنَهُمَا قَاسُ رُمْحٍ اَوْقِيْسُ رُمْحٍ: ان دونوں کے درمیان ایک نیزہ کے مقدار کا فاصلہ ہے۔ القِيَاسُ (مص) فی المنطق: مسائل پر مشتمل قول جن کے تسلیم کر لینے سے ایک دوسرا قول لازم ہو، جیسے ہم کہیں: عالم متغیر ہے اور ہر متغیر چیز حادث ہوتی ہے اس لئے عالم بھی حادث ہے کہا جاتا ہے۔ هٰذَا قِيَاسُ ذَاكَ: یہ اس کے مشابہ ہے۔ القِيَاسِيُّ: مطابق قیاس۔ القَيَّاسُ: بہت قیاس کرنے والا۔ المِقْيَاسُ ج مَقَايِيْسُ: مقدار، جس سے اندازہ کیا جاسکے۔

٤۔القَيْسَرِيُّ ج قَيَاسِرُ وقَيَاسِرَةٌ: بڑی من الابل: بڑا اونٹ۔ قَيْسَارِيَّةُ القيصرية کی تحریف ہے۔ القيصرية: یہ چند شہروں کا نام ہے جو قیاصرہ روم کے ناموں پر رکھے گئے تھے جیسے قیساریہ فلسطین، قیساریہ فلبس وغیرہ۔

قیص : ا۔قَاصَ يَقِيْصُ قَيْصًا البطنُ: پیٹ کا حرکت کرنا۔

٢۔قَاصَ يَقِيْصُ قَيْصًا ت السِّنُّ: دانت کا جڑ سے گرنا۔ تَقَيَّصَ الضرسُ: داڑھ کا گرنا یا لمبائی میں پھٹ جانا۔ ـــ الحائطُ: دیوار کا جھکنا اور گرنا۔ ـــ ت البئرُ: کنویں کا گرنا۔ اِنْقَاصَ الضرسُ: داڑھ کا گرنا یا لمبائی میں پھٹ جانا۔ الحائطُ: دیوار کا جھکنا اور گرنا۔ ت البئر: کنویں کا بہت پانی والا ہونا اور اس کی وجہ سے گرنے کے قریب ہونا۔

○ وقِس عليه: وغیرہ وغیرہ۔ وقِس على هذا قياسًا على ذلك: کی مطابقت میں، کے مطابق، کے مماثل۔ بالقِياس اِلى: کے مقابلہ میں۔ على القِياس: معمول کے مطابق۔ بغير قياس: غلط، غیر منطقی۔ اَخَذَ قياسَهُ: کا ناپ لینا۔ متناسِب القِياس: تناسب میں برابر، حسب حال، مناسب، متناسب۔ قياسٌ عالَمِيٌّ: عالمی ریکارڈ۔ قِياسٌ فاسِدٌ: غلط استنباط، غلط نتیجہ، مغالطہ، غلط دلیل، باطل استدلال، سفسطہ، ایک مغالطہ آمیز دلیل، غیر صحیح استدلال کی ایک مثال۔ شريط القياس: (کپڑے وغیرہ کا) گز۔ قِياسي: ماثل، مشابہ، نمونہ کے قاعدہ یا معیار کے موافق، منطقی، ہم مرتبہ، مد مقابل۔ رقم قياسي: ریکارڈ (کھیلوں

میں ) قَیَّاس: ناظر مساحت، مساحت ارض کا ماہر، تحت المقیاس: معیار سے کم، غیر معیاری۔ مِقیاسُ التیار: برقی رو کو اکائیوں میں ناپنے کا آلہ۔ مِقیاسُ الجهد: کیمیائی برق پیما۔ مقیاس الحرارة: تپش پیما۔ تھرمامیٹر۔ مقیاسُ الزلزال: زلزلہ پیما، مقیاسُ الکهربائیة: برق پیما۔ مقیاسُ الزوایا: پروٹیکٹر، زاویے ناپنے کا آلہ۔ مقیاسُ المغنطیسیة: مقناطیسیت پیما۔ مقیاسُ التنفس: تنفس پیما۔ مقاییس الاطوال: لمبائیوں کی پیمائش کا آلہ۔ مقاییس المسطحات: سطح کی پیمائش، مقاییس السطوح: بمعنی بالا۔ مقاییس الحجم: حجم کا ناپ مقاییس الکیل: خشک اور سیال اشیاء اور گنجائش کے پیمانے۔ مقایسات ابعاد۔ قَیسری جمع قیاسر و قیاسِرة: بڑا، کلاں، عظیم، جسیم، ضخیم۔ قَیسَرِیَة: فلسطین کی قدیم بندرگاہ۔ قَیسَارِیَة جمع قیاسر: عوامی عمارتوں کا ایک وسیع بلاک جس میں سٹور، ورکشاپ، وغیرہ ہوں۔ مسقف مارکیٹ بازار قیشانی: عمدہ قسم کے چینی یا مٹی کے روغنی اور نقوش بنائے ہوئے ظروف، چینی کے برتن۔ قَیصَانَة: ایک قسم کے تازہ پانی کی بڑی مچھلی، چاند مچھلی، کھارے پانی کی مچھلی جس کا جسم گول چپٹا اور چاند کا سا ہوتا ہے۔ قیصر جمع قیاصِر و قیاصرة: قیصر، شہنشاہ العملیة القیصریة: پیٹ اور بچہ دانی کی دیواروں کو چاک کر کے بچہ کو نکالنے کا عمل جراحی۔ قیصریة: فلسطین کی ایک قدیم بندرگاہ کا نام۔ (نیز بمعنی قیساریة)

قیض: قَاضَ یَقِیضُ قَیضًا الشيئَ: کو پھاڑنا۔۔۔ الشیئُ: پھٹنا۔۔۔ ت السنُّ: دانت کا ہلنا۔۔۔ البئرَ: کو کھودنا۔ قِیضَ ت البئرُ: کنویں کا بہت پانی والا ہونا۔ تَقَیَّضَ ت البیضةُ: انڈے کا ٹوٹنا۔۔۔ الحائطُ: دیوار گرنا۔ اِنقَاضَ الحائطُ: دیوار گرنا۔ ت الرکبةُ او السنُّ: گھٹنے یا دانت کا لمبائی میں پھٹنا۔ اِقتَاضَ الشیئَ: کو جڑ سے اکھیڑنا۔ القَیضُ (مص): انڈے کا خشک چھلکا۔ القِیضَة جمع قِیض: ہڈی کا چھوٹا سا ٹکڑا۔ المَقِیضُ: انڈے کی جگہ۔ بَیضَةٌ مَقِیضَةٌ: توڑا ہوا انڈا۔ بِئرٌ مَقِیضَةٌ: بہت پانی والا کنواں۔

۱۔ قَاضَ یَقِیضُ قَیضًا الشيئَ بالشیئ: کو کی مانند بنانا۔۔۔ الشیئ من الشیئَ: کو کے بدلہ میں لینا۔ قَایَضَ قِیَاضًا و مُقَایَضَةً فلانًا بکذا: سے کا مبادلہ کرنا اسی سے ہے بیع المقایضة تقیَّضَ اباهُ: باپ کے مشابہ ہونا۔ تَقَایَضَ تَقَایُضًا الرجلان: ایک دوسرے سے تبادلہ کرنا۔ القَیضُ والقِیَاضُ: مساوی، برابر اور مماثل کہا جاتا ہے هذا قَیضٌ او قِیَاضٌ لِکذا: یہ اس کے برابر اور مماثل ہے۔ هُمَا قَیضَانِ: وہ دونوں ہم مثل ہیں بیعُ المُقَایَضَةِ: سامان کے بدلے سامان کی بیع یعنی ایک چیز کا دوسری سے مبادلہ جو قیمت میں اس کے برابر ہو۔

۳۔ قَیَّضَ اللّٰهُ له کذا: کو کیلئے مقدر کرنا۔۔۔ اللّٰه فلانا لفلان: کے پاس لانا۔ تَقَیَّضَ له کذا: کے لئے مقدر ہونا، سبب ہونا۔

۴۔ القَیضُ والقَیضَةُ: بکری کی گدی پر داغ لگانے کا گرم کیا ہوا پتھر۔

قیط: القَیطَانُ واحد قَیطَانَةٌ ج قَیَاطِینُ: ریشم وغیرہ کے ریشوں سے بنی ہوئی رسیاں۔

قیظ: قَاظَ یَقِیظُ قَیظًا الیومُ: سخت گرم ہونا۔۔۔ و قَیَّظَ و اِقتَاظَ القومُ بالمکان: میں گرمی کا زمانہ گزارنا۔ قَیَّظَ القومُ بالمکان: میں گرمی کا زمانہ گزارنے کے لئے قیام کرنا۔۔۔ هُ الشیئُ: کا گرمی کے زمانہ کے لئے کافی ہونا۔ قَیِّظُوا: لوگوں پر گرمی کی بارش ہونا۔ قَایَظَ قِیَاظًا و مُقَایَظَةً هُ: گرمی کا زمانہ کے ساتھ گزارنا، سے موسم گرما بھر کا معاملہ کرنا۔ القَائِظُ و القَیظُ: سخت گرمی والا۔ یومٌ قائظٌ: سخت گرم دن قیظٌ قائظٌ: سخت گرمی القیظ ج اَقیاظ و قُیُوظ: گرمی کی شدت، گرمی کا موسم المَقیَظِی: جو گرمی میں پیدا ہوا ہو۔ المَقَاظُ و المَقیَظُ و المَقِیظُ: گرمی کا زمانہ بسر کرنے کی جگہ۔ المَقیَظَة (ن): گرمی تک سبز رہنے والی سبزی۔

قیع: قَاعَ یَقِیعُ قَیعًا الخنزیرُ: سؤر کا آواز نکالنا۔

◯ قیاض: تبادلہ مال، تبادلہ زر، مبادلہ۔ مقایضة: تبادلہ مال، تبادلہ زر، مبادلہ، تبادلہ مال یا زر کی تجارت، معاوضہ، مبادلہ کا کاروبار، تبادلہ اجناس کا سودا۔

◯ قیطوس: قیطس سبع البحر: مجمع الکواکب وہیل جو فلکی خط استواء پر برج حمل اور برج حوت کے جنوب اور برج دلو اور النهر کے درمیان واقع ہے۔

◯ قیظ النهار: دن کی گرمی، مَقیظ: گرمیوں کی رہائش گاہ قائظ: بہت گرم، موسم گرما کے وسط کا۔

قیف: قَیَّفَ و تَقَیَّفَ اثرَهُ: کو تلاش کرنا۔ القِیَافَةُ: کھوج، تلاش۔

قیق: ۱۔ قَاقَ یَقِیقُ قَیقًا ت الدجاجةُ: مرغی کا کڑکڑانا۔ القِیقُ (ح): کبوتر کے برابر ایک پرندہ جس کے بازو مخطط اور دم کالی ہوتی ہے اور بہت بولتا رہتا ہے۔ اور جس کو ابو زریق بھی کہتے ہیں۔

۲۔ القِیقُ: بے وقوف۔ القِیقَاةُ و القِیقَاءَةُ ج قَوَاقٍ و قَیَاقٍ و قِیقٌ: سخت زمین قِیقَیَّةُ البیضةِ: انڈے کے سخت چھلکے کے نیچے کا باریک چھلکا۔

۳۔ القَیقَبُ: وہ لوہا جس کے وسط میں وہ حصہ ہوتا ہے جو گھوڑے کے منہ میں ہوتا ہے۔ زین کا تسمہ۔۔۔ (ن): ایک درخت۔ جس کی متعدد قسمیں ہیں، بعض قسمیں باغوں اور عام جگہوں پر آرائش کے لئے لگائی جاتی ہیں ایک قسم کنڈا میں شکر کی ایک قسم پیدا کرتی ہے جو اس ملک میں بڑی اہمیت کی حامل ہے۔ القَیقَبَانُ: زین، ایک لکڑی جس سے زین بنائے جاتے ہیں۔

◯ قَیَّفَ هـ: کے نقش قدم کی پیروی کرنا، کا بغور مطالعہ کرنا، جائزہ لینا، کی تحقیق کرنا۔ هـ: پر تبصرہ کرنا، تنقید کرنا، نکتہ چینی کرنا قِیَافة: نقش پا پر چلنا، بہروپ، بھیس۔

◯ قَیقَب: میپل ایک درخت جس کی لکڑی فرنیچر، آلات موسیقی اور فرش بندی میں استعمال کی جاتی ہے، آرائشی سایہ دار درخت کے طور پر بھی اہم ہے۔

قیل: ۱۔ قَالَ یَقِیلُ قَیلًا و قَایِلَةً و قَیلُولَةً و مَقَالًا و مَقِیلًا: دوپہر میں سونا۔۔۔ قَیلًا: دوپہر کے وقت دودھ دوہنا اور پینا۔ قَیَّلَ هُ: کو دوپہر میں پلانا۔ عوام کہتے ہیں۔ قَیَّلَ فلانٌ: جب وہ قیلولہ کرے اس سے اسم قَیلُولَة ہے اَقَالَ اِقَالَةً الابلَ: کو دوپہر میں پانی پلانا۔ تَقَیَّلَ: دوپہر میں سونا۔۔۔ ت الابلُ: اونٹوں کا دوپہر میں پانی پینا۔ القَائِلُ ج قُیَّلٌ و قُیَّلٌ و قُیَّالٌ: دوپہر کو سونے والا۔ القَائِلَةُ: قائل کا مونث، دوپہر۔۔۔ و القَیلُولَةُ: دوپہر میں سونا، دوپہر میں لیٹنا اگرچہ نیند نہ آئے۔ القَیلُ: اونٹنی جس کو دوپہر میں دوہا جائے۔۔۔ و القَیُولُ: دودھ جو دوپہر میں پیا جائے۔ القَیُولَةُ و القَیُولَةُ: اونٹنی جس کو دوپہر میں دوہا جائے۔ رَجُلٌ قَیَّالٌ: دوپہر کو دوہی جانے والی اونٹنی کا مالک دَوحَةٌ مِقیَالٌ: بڑا درخت جس کے نیچے بہت زیادہ لیٹا جائے۔ المَقِیلُ (مص): قیلولہ کرنے کی جگہ، دوپہر کو سونا یا لیٹنا۔ المِقیَلُ: دودھ دوہنے کا بڑا برتن جس میں دوپہر کے وقت دوہا جائے۔

۲۔ قَایَلَ هُ: کو معاوضہ میں دینا، کا تبادلہ کرنا۔ اِقتَالَ شیئا بشیئ: کو سے تبدیل کرنا۔

۳۔ اَقَالَ اِقَالَةً اللّٰهُ عثرتَكَ: کو گرنے سے اٹھانا، اس سے ہے الاقالة فی البیع جو بیع توڑنے کے معنی میں ہے درگزر کرنا۔۔۔ البیعَ: بیع توڑنا۔۔۔ هُ من منصبه: کو اس کے منصب سے سبکدوش کرنا۔ تَقَایَلَ الرجلان البیعَ: بیع کو فسخ کرنا۔ اِستَقَالَ اِستِقَالَةً هُ عثرته: سے لغزش معاف کرنے کو کہنا۔۔۔ هُ البیعَ

سے بیع فسخ کرنے کو کہنا۔ ـ من منصبه: منصب سے سبکدوشی کی درخواست کرنا۔ الإقَالَةُ (مص): عقد فسخ کرنا، منصب سے سبکدوشی۔

۴۔ تَقَيَّلَ اباهُ: باپ کے مشابہ ہونا۔ القَيْلُ: حِميَر کا ایک بادشاہ جو قبیلہ کے پہلے بادشاہوں سے مشابہت رکھتا تھا۔ سردار

۵۔ تَقَيَّلَ الماءُ: پانی کا جمع ہونا۔

☜ اقال اللہ عثرتك: اللہ تمہارا جرم معاف کرے۔ قَيْلُولَة: دوپہر کو یا قدرے پہلے کیا جانے والا آرام یا آنکھ جھپکی، دوپہر کو تھوڑی سے نیند، مَقِيل: آرام کرنے کی جگہ، رکنے کی جگہ۔ استقالة: استعفیٰ ریٹائرمنٹ، مُسْتَقِيل: عہدہ سے مستعفی، ریٹائرڈ، برخواست شدہ، برطرف شدہ۔

☜ قِيلَة مائية: فتق آبی، نزول الماء: آب نزول جسم کے کیسوی جوف خصوصاً کیسہ فایہ میں خوناب کا ذخیرہ۔

قین: ا۔ قَانَ يَقِينُ قَيْنًا الحديدَ: لوہے کو برابر کرنا۔ الاناءَ: برتن کو درست کرنا۔ ـ الشيئَ: کو جمع کرنا۔ ـ بت المرأةُ المرأة: کا بناؤ سنگھار کرنا۔ ـ اللّٰهُ فلاناً علی کذا: کو پر پیدا کرنا۔ قَانَ يَقِينُ قَيْنًا وقِيَانَةً: لوہار ہونا۔ قَيَّنَ هُ: کو مزین کرنا۔ ـ القِيَانَ: عورتوں کی تربیت کرنا اور ادب سکھانا صفت مُقَيِّنٌ۔ تَقَيَّنَ: مزین ہونا۔ النبتُ: اچھا ہونا۔ اِقْتَانَ اقتیاناً النبتُ: اچھا ہونا۔ ـ الرجلُ: مزین ہونا۔ ـ ت الروضةُ: باغ کا سرسبز و شاداب ہونا۔ القَيْنُ ج قُيُونٌ واقْيَانٌ: لوہار، ہر کاریگر۔ ـ ج قِيَانٌ: غلام۔ القَيْنَةُ: لونڈی، گانے والی۔ (گلوکارہ)۔ کنگھی چوٹی کرنے والی المُقَيِّنَةُ المُقَيِّنُ کا مونث، کنگھی چوٹی کرنے والی عورت۔

۲۔ القَانُ واحد القَانَةُ (ن): ایک درخت جس سے کمانیں بنائی جاتی ہیں۔ القَيْنَةُ ج قِيَانٌ: ریڑھ کی ہڈی کا سب سے نچلا حصہ۔

ك تلفظ الكـاف: حروف تہجی کا بائیسواں حرف، یہ مہموسہ حروف میں سے ہے، حروف ابجد کے لحاظ سے یہ ۲۰ عدد کے قائم مقام ہے ا۔ یہ مخاطب اور مخاطبہ کے لئے ضمیر منصوب اور مجرور کے طور پر مستعمل ہوتا ہے جیسے ضَرَبَكَ و كِتابُكَ و ضَرَبَكِ و كِتابُكِ و ضَرَبَكُمَا و كِتابُكُمَا و ضَرَبَكُمْ و كِتابُكُمْ و ضَرَبَكُنَّ و كِتابُكُنَّ اور کبھی یہ حروف جار کے طور پر مستعمل ہوتا ہے تو اس صورت میں یہ تشبیہ کے لئے ہوتا ہے جیسے زیدٌ كالاسد۔ کبھی تعلیل کے لئے جیسے اذکروالله کما هداکم: (اور اللہ کو یاد کرو کیونکہ اس نے تمہاری رہنمائی کی ہے) اور تاکید کے لئے اس صورت میں یہ زائدہ ہو کر آتا ہے جیسے لیس کمثله شيءٌ: یعنی اس کی مثل کوئی چیز نہیں۔ ۳۔ اور کبھی یہ غیر حرف جار کی صورت میں استعمال ہوتا ہے اس صورت میں یہ خطاب کے معنی دیتا ہے۔ اس وقت یہ کبھی اسم اشارہ کے ساتھ مل کر آتا ہے جیسے ذالك اور تــلــك، کبھی یہ ضمیر منصوب منفصل کے ساتھ جیسے ایــاك اور ایاکما اور کبھی اسماء افعال کے ساتھ مل کر آتا ہے جیسے رویدك

○ كَ: جیسے، کی مانند، کی طرح، تقریباً، قریب قریب کی حیثیت سے۔ كَالأَوَّلِ: پہلے کی طرح، جیسا کہ شروع میں، جیسا کہ آغاز سے۔ كَهٰذَا: اتنا، ایسا۔ رجُلٌ کھذا: ایسا آدمی، اس جیسا آدمی۔ هُمْ كَالمُجْمِعِينَ علی ذلك: وہ اس بارے میں تقریباً متفق، یکدل یا یک آواز ہیں، وہ عملاً اس پر متفق ہیں۔ انا كَمُسْلِمٍ: میں ایک مسلمان کی حیثیت سے۔ كَأَنَّ: جیسے، گویا۔ كَأَنِّي بها: یہ ایسا ہے جیسے میں اسے اپنے سامنے دیکھ رہا ہوں، مجھے خیال آتا ہے کہ وہ، مجھے ایسے لگتا ہے کہ وہ كَذَا: ایسے، اس طرح وغیرہ وغیرہ، اتنا، اس قدر۔ كَذَا و كَذَا: فلاں فلاں، اتنا، اس قدر، ایسا ایسا، بمكان كذا و كذا: ایسی ایسی جگہ عُمْرُهُ كذا سَنَوَاتٍ: اس کی عمر اتنے برس ہے۔ كَذٰلِكَ: اس طرح، یوں، اس حد تک، اتنا، یکساں، برابر، اسی طرح، اسی طور پر، علی ھذا القیاس۔ كَمَا: جیسے، بھی، نیز، دوسری طرف بھی، یکساں، برابر، اسی طرح، اسی طور پر۔ كَمَا أَنَّ: معاملہ ایسا ہونے کی وجہ سے كَمَا لَوْ كَانَ حاضرًا: گویا وہ حاضر ہو۔ مدينة الكاب: کیپ ٹاؤن (ایک شہر کا نام)۔

كأب: ا۔ كَئِبَ ـــ كَأْبًا و كَأْبَةً و كَآبَةً: غمزدہ ہونا، برا حال ہونا، غم سے شکستہ دل ہونا، صفت كَئِبٌ اور كَئِيبٌ مجازاً کہا جاتا ہے، ارضٌ كئبة الوجه: یعنی سیاہی مائل زمین جس طرح غمگین آدمی کا چہرہ ہوتا ہے أَكْأَبَ الرجُلُ: غمگین ہونا۔ الرجُلَ: کو غمگین کرنا۔ اِكْتَأَبَ: غمگین ہونا۔ الكَأْبَاءُ: سخت غم، اِمرأةٌ كَأْبَاءُ: سخت غمگین عورت، کہا جاتا ہے۔ مَا أَكْأَبَهُ: اس کا غم کس قدر زیادہ ہے۔ المُكْتَئِبُ: غمگین، کہا جاتا ہے "رمادٌ مُكْتَئِبُ اللون" یعنی سیاہی مائل راکھ۔
۲۔ أَكْأَبَ الرجلُ: ہلاکت میں پڑنا۔

○ كَئِبَ - كَأْبًا و كَأْبَةً و كَآبَةً على: کے بارے میں غمگین ہونا، مغموم ہونا، دل شکستہ ہونا، بددل، افسردہ، ناامید یا مایوس ہونا۔ ـــ ل: کی وجہ سے غمگین، مغموم، دل شکستہ، بددل، افسردہ، ناامید یا مایوس ہونا، سے یا کی وجہ سے پریشان ہونا۔ أَكْأَبَ هُ: کو افسردہ کرنا، مایوس کرنا، بددل کرنا، کی حوصلہ شکنی کرنا۔ اِكْتَأَبَ: اداس ہونا۔ ـــ علی یا ل: بمعنی كَئِبَ علی یا ل۔ كَأْب، كَآبَة و اِكْتِئاب: غم، غمناکی، الم، رنج، دکھ، ملال، اندوہ، افسردگی، دل شکستی، اداسی، حزن و ملال۔ كَئِبٌ و كَئِيبٌ: غمگین، مایوس، دل شکستہ، اداس، بددل، افسردہ، ناامید، غم زدہ، حزین، چڑچڑا، بدمزاج، سنجیدہ۔ مُكْتَئِبٌ: غمگین، مایوس، دل شکستہ، اداس، بددل، افسردہ، ناامید، غم زدہ، چڑچڑا، سنجیدہ، سیاہ رنگ کا، بھیانک۔

○ كابل: کیبل (Cable)

○ كابُل: کابل (افغانستان کا دارالحکومت)۔ كابُلي: کابلی، کابل کا، مہوگنی کی لکڑی (مہوگنی: ایک قسم کی سخت اور سرخ لکڑی جو امریکہ میں پائی جاتی ہے)۔

○ كابين جمع كَبَائِن و كَبَايِن: کیبن (Cabin) كَاتِدرائية: بڑا گرجا۔

○ كاثُولِيكي: کیتھولک، کیتھولک (کیتھولک مذہب کا ایک رکن)۔

كأج: كَأَجَ ـــ كَأْجًا الرجُلُ: کی حماقت زیادہ ہونا۔ الكئاج: حماقت، نادانی۔

○ كاخية جمع كَوَاخِي: خانساماں، منتظم رسد، مہتمم

كاد: كَأَدَ - كَأْدًا: غمگین ہونا۔ تَكَأَّدَ و تكاءَدَ الامرُ فلانًا: پر معاملہ مشکل ہونا۔ ـــ الامر: کی مشقت اٹھانا، اِكْوَأَدَّ الشيخُ: بڑھاپے کی وجہ سے کانپنا۔ الكَأْدَاءُ: غم، سختی، پرہیز، تاریک رات، عقبةٌ كَأْدَاءُ و كَؤُودٌ: دشوار گزار گھاٹی جس پر چڑھنا سخت مشکل ہو۔ الكُؤَدَاءُ: غمی یا تھکاوٹ کی وجہ سے ٹھنڈی سانس۔

○ كاد: جنس کا جو۔

○ کادھندی: کاجو کا درخت۔

○ عَقَبَة كَأْداء یا عقبة كَؤُود: ناقابل تسخیر رکاوٹ۔

○ كادِر: (فوجی یونٹ، حکومتی ایجنسی، کارپوریشن وغیرہ

کا) ڈھانچہ، عملہ، بنیادی تنظیم، بنیادی یونٹ، بنیادی بحری جہاز کا عملہ۔

○ کار جمع اکارات: کام، پیشہ، لیس کیلو: کاریگر، دستکار۔ ارباب الکارات: کاریگر، دستکار لوگ۔
عداوۃ الکار: پیشہ ورانہ حسد، تجارتی رقابت۔

○ کارتون: گتہ، جمع کارتونات: گتے کا ڈبہ۔

○ کاردینال: کارڈینل: سترو من کیتھولک پادریوں میں سے ایک جو نئے پاپائے اعظم کے انتخاب کیلئے اکٹھے ہوتے ہیں۔

○ کاریکاتوریۃ: کارٹون: کسی کے مضحکہ خیز پہلو کو اور نمایاں کرنے والا خاکہ یا ایسی نقل۔

○ کاز: (غاز کے معنی میں) گیس۔

○ کازینو جمع کازینوھات: رقص گاہ، کاسینو۔

کاس: الکاس ج کؤوس واکؤس و کاسات و کئاس: پیالہ (مونث) شراب کا س یا کاس الزھرۃ (ز): گل کا غلاف جو کبھی ایک دوسرے سے دور اور کبھی باہم ملے ہوئے اجزاء سے بنتا ہے۔ یہ کاسیات کہلاتے ہیں اور غالباً یہ کئاس پتوں کی طرح سبز ہوتا ہے۔ الکاسۃ: عام لوگ اس کو کاسۃ کہتے ہیں بمعنی پیالہ ہے۔ الکاسیۃ: اس کے لئے "الفصلۃ" کا لفظ ملاحظہ فرمائیں۔ کاسیۃ النور (ن): ایک عمدہ خوشبودار پودا اصل گہوارہ شمالی امریکا ہے۔ خوبصورتی کے لئے کاشت کیا جاتا ہے۔ کاسیات النور (ن): خوشبودار پودے۔

○ کاس (مونث) جمع کؤوس و کئاس و کاسات: پیالی، پیالہ، کپ، جام، گلاس، (پینے کا) ساغر، (عشائے ربانی کا) ساغر، پھول کا کٹورا، سند گل۔

○ کاساتا: Cassata اٹلی کی آئس کریم۔

کاص: کاص ۔ کاصاۃ: کو ذلیل کرنا، مغلوب کرنا ۔ الشیئ: کو بہت کھانا یا پینا۔ محاورہ کاصنا عندہ من الطعام ماشئنا یعنی ہم نے اس کے پاس سے جو کچھ چاہا خوب کھایا۔

○ کاغط: کاغذ (مراکشی لفظ)

○ کاف: حرف (ک)۔

○ کافور: کافور، کپور، کافور کا درخت، نیلی گوند۔

کاک: ۱۔ کأ کأ۔ کأکأۃ: کمزور ہونا۔ بزدلی دکھانا، پیچھے ہٹنا۔ تکأکأ: بزدلی دکھانا، پیچھے ہٹنا۔ ۔ فی کلامہ: گفتگو میں عاجز آجانا، بات نہ کرسکنا۔ الکاکاء: زبردست بزدلی، بھاگتے وقت چور کی دوڑ۔
۲۔ تکأکأ القوم: قوم کا اکٹھے ہوجانا۔
۳۔ المتکأکئی: پست قد۔

○ کاکیج و کاکنج: آلو بالو، شاہ دانہ (پھل)۔

کال: کال ۔ کالا و کلاۃ و کؤولا: قرض کے بدلے میں قرض خریدنا یا بیچنا جیسے تمہارا قرض کسی کے ذمہ ہو تو تم اپنے قرض کو اس کے قرض سے بیچ لو۔

○ کالو جمع کالوھات: گٹا، گوکھرو۔

○ کالون: گیلن۔ کالون و کیلون جمع کوالین: (دروازوں کا) قفل، تالا۔ کوالینی: تالے والا، قفل ساز۔

○ کامبودیا: کمبوڈیا (ایک ملک کا نام)

○ کامبیو: شرح مبادلہ (اٹلی زبان کا لفظ)

○ کامخ و کامخ جمع کوامخ: سرکا کی چٹنی، اچار، مخلوط اچار

○ کامیرا: کیمرہ Cemera

○ کامیہ: ابھروان نقش والا نگینہ۔

○ سوق الکانتو: لنڈا بازار۔

کان: کان ۔ کانا ۔ الرجل: سخت ہونا۔ کانّ: یہ حرف مشبہ بالفعل ہے جو اسم کو نصب اور خبر کو رفع دیتا ہے۔ یہ درج ذیل معانی کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ ۱۔ تشبیہ جیسے کانّ زیدا اسدٌ (زید تو گویا شیر ہے)۔ بیشتر اکثر اسی معنی میں مستعمل ہے۔ ۲۔ شک و ظن جیسے کانّ زیدا قائم۔ شاید زید کھڑا ہے۔
۳۔ تقریب جیسے کانک بالشتاء مقبل ایسا دکھائی دیتا ہے جیسے جاڑا آپہنچا ہو۔ یا کانی بک تنحط: یوں لگتا ہے جیسے تم زوال میں آگئے ہو پہلی مثال میں کاف اور باء زائد ہیں الشتاء کان کا اسم اور مقبل خبر ہے اور دوسری مثال میں باء اور یاء زائد ہیں کاف کان کا اسم اور جملہ تنحط اس کی خبر ہے۔

○ کانتین: کنٹین (Canteen)

○ کاھیۃ جمع کواھ کھایۃ: (تیونس کے ایک انتظامیہ ضلع کا) چیف آفیسر، ڈپٹی، نائب، ماتحت، چھوٹا (Sub)

○ کاوتشق: ربڑ

کای کأی یکأی کأیا الرجل: گفتگو سے تکلیف پہنچانا۔ اکای عنہ: کو ناپسند کرنا۔ کأین یا کائن: یہ اسم کاف تشبیہ اور ای سے مرکب ہے یہ بھی کم خبریہ کی طرح عموماً کثرت اور بہتات کے معنی دیتا ہے جیسے کأی من رجل یا کأی رجلا رأیت (میں نے بہت سے افراد دیکھے) لیکن یہ لفظ استفہام کے معنی میں بہت کم استعمال ہوتا ہے جیسے حضرت ابن مسعود نے حضرت ابن بن کعب سے پوچھا تھا۔ "کأی تقرءُ سورۃ الاحزاب" (تم سورۃ احزاب کتنی مرتبہ پڑھتے ہو؟) انہوں نے جواب دیا، تہتر مرتبہ)۔

کب: ۱۔ کبّ ۔ کبا الاناء: برتن کو اوندھا کردینا ۔ الرجل علی وجھہ ولوجھہ: کو منہ کے بل پچھاڑ دینا۔ ۔ الشیئ: بھاری ہونا۔ کبّب: کباب بنانا۔ اکبّ فلانا: کو پچھاڑ دینا ۔ الرجل: پچھڑنا، گر جانا۔ تکبّبت الابل: اونٹ کا بیماری وغیرہ کی وجہ سے گر جانا۔ الکبّۃ ج کبب: بوجھ کہا جاتا ہے۔ القی علیہ کبّتہ: اس نے اس پر اپنا بوجھ ڈال دیا۔ الکباب: کباب (جو آگ پر بھون کر پکایا جاتا ہے)۔ المکب والمکباب: زمین کی طرف بہت زیادہ دیکھنے والا۔
۲۔ کبّ ۔ کبا الغزل: کاتے ہوئے سوت کا گولہ بنانا۔ اکبّ علی العلم وغیرہ: پوری لگن کے ساتھ علم وغیرہ میں مشغول ہونا۔ ۔ علیہ: کسی کو بچانے کے لئے اس پر بچھ جانا۔ تکبّب: کپڑے میں لپٹنا ۔ الرمل اوالشجر: ریت یا درخت کا تہ بتہ ہونا۔ تکابّ القوم علی الشیئ: قوم کا کسی چیز پر رش کرنا۔ انکبّ علی امر: کسی کام میں محو ہوجانا۔ الکبّۃ ج کبب: بہت بڑے اونٹ، گھوڑوں کی جماعت، بھیڑ، دو گھوڑوں کے درمیان ٹکراؤ، لڑائی میں حملہ کرنا۔ کہا جاتا ہے کانت لھم کبۃ فی الحرب: انہوں نے لڑائی میں بڑا شور شرابہ کیا۔ گوشت اور گندم کے آٹے کے چھان کو باریک پیس کر اور ملا کر کچا، یا بھون کر یا پکا کر کھایا جانے والا کھانا۔ کبۃ الغزل او الخیط: کاتے ہوئے سوت یا دھاگے کا گولہ۔ کبّۃ الحیلۃ: (ط) گوشت کے بغیر آٹے کے چھان کو بھون کر کھایا جانے والا کھانا (عامی لفظ)۔ الکبّۃ: لوگوں کی جماعت، بھیڑ، گھوڑوں کے درمیان ٹکراؤ، جنگ میں (حملہ کہا جاتا ہے۔ کانت لھم کبۃ فی الحرب: انہوں نے جنگ میں شور و غل کیا۔ کبۃ الشتاء: سردی کی یکدم آمد اور شدت۔ کبۃ النار: آگ کا بڑا حصہ۔ الکباب: چپکنے والی مٹی۔ تہ بتہ ریت، بہت سے اونٹ اور بکریاں۔ المکبّ ج مکبّات و مکابّ: دھاگہ یا سوت لپیٹنے والی ریل یا گولہ۔
۳۔ الکبّ: ایک قسم کی کڑوی گھاس
۴۔ کبکب: کبکبۃ و کبکبۃ۔ الشیئ: کسی چیز کو الٹ پلٹ کرنا، پچھاڑنا، پست زمین پر پھینکنا۔ ۔ المواشی الشاردۃ: بدک کر بھاگے ہوئے مویشیوں کو اکٹھا کرنا۔ تکبکب القوم: اکٹھے ہونا۔ فی

ثيابه: کپڑے میں لپٹنا۔الكُبَاكِب ج كَبَاكِب اورالكُبْكُبُ گٹھے بدن والا۔الكَبْكَبُ والكِبْكِب ایک قسم کا کھیل۔الكبكبة: تثلیث الكافين کے ساتھ اورالكُبْكُوب و الكُبْكُوبَة: لوگوں کی یا گھوڑوں کی جماعت۔الكُبْكُوب ج كَبَاكِيب۔ كبة الغزل: دھاگے کا لچھا۔(عام لوگوں کی زبان میں)

○ كَبَّ ـُ كَبًّا لوجهه يا على وجهه: کو جھکانا، منہ کے بل گرانا۔ ہ: کو الٹ دینا، کا خاتمہ کرنا، کو ختم کرنا، ڈگمگا کر گرانا، درہم برہم کر دینا، کو الٹنا، الٹا کرنا، اوندھا کرنا، پلٹانا۔ ہ (سیال چیز) کو انڈیلنا۔كَبَّبَ ہ: کو گولا بنانا، کا ڈھیر بنانا، کو ڈھیر کرنا۔أكَبَّ ہ: کو نیچے گرانا، جھکانا۔ خود کو نیچے گرانا، سجدہ کرنا۔ على: پر جھکنا، تکیہ لگانا، خود کو کے لئے وقف کرنا، نذر کرنا، پر کامل توجہ کرنا۔انْكَبَّ على وجهه: منہ کے بل گر پڑنا۔ على: پر جھکنا، تکیہ لگانا، پر کامل توجہ دینا، کے لئے خود کو وقف کرنا، نذر کرنا۔ : خود کو نیچے گرانا، خود کو جھکانا، الٹنا، انڈیلا جانا، ڈگمگا کر گرنا، گرنا، الٹا ہونا، اوندھا ہونا، چت ہونا، ڈھیر ہو جانا۔انْكَبَّ على قَدَمَيْهِ: کے قدموں پر گرنا، کے سامنے جھکنا۔كَبّ: جبیں سائی، سجدہ ریزی، زمین پر منہ کے بل پڑ جانا، زوال، بربادی، خاتمہ، الٹ پلٹ، تہہ بالا کر دینا، جھکنا، جھکاؤ۔كُبَّة جمع كُبَب: گولا، تاگے کا گولا، انٹی، لچھا، ریل، سوت کی انٹی، کوفتہ۔كَبَاب: کباب، تلا ہوا یا بھنا ہوا گوشت، کوفتہ۔كباب صيني: چینی کباب (پھل)۔كَبَابَة و كُبَابَة: چینی کباب (پھل) كُبَيْبَة: ایک قسم کا کوفتہ، ایک قسم کا برگر كِبَيْبَة بطاطس: قیمہ کا سموسہ، قیمہ اور آلو کا سموسہ۔كُبَايَة جمع كبايات: گلاس (پینے کا)۔مِكَبّ جمع مِكَبَّات و مَكَابّ: دھاگے کا گولا، سوت کی انٹی، دھاگے کی ریل، دھاگے کی نلکی، ریل۔إكْبَاب على: کے لئے نذر، وقف، میں مشغولیت، کا تعاقب، کی جستجو۔مُكِبّ على: کیلئے وقف، نذر کیا ہوا، کا خوگر، کا عادی، میں منہمک، ڈوبا ہوا، کا پکا ارادہ کئے ہوئے، میں دل وجان سے، پوری توجہ سے مشغول۔مُنْكَبّ على: مندرجہ بالا معنی میں۔

○ كَبَارِيه جمع كباريهات: طعام خانوں کا تفریحی رقص وسرود۔

كبت: ا۔كَبَتَ ـِ كَبْتًا ہ: کو پچھاڑنا۔کہا جاتا ہے كَبَتَهُ لِوَجْهِهِ: کو پچھاڑنا، ہلاک کرنا، ذلیل ورسوا کرنا، پھیرنا، توڑنا، مطیع کرنا (کہا جاتا ہے: كَبَتَ اللّٰهُ العَدُوَّ: اللہ دشمن کو ذلیل کرے) توہین کرنا، ذلیل کرنا، غصہ سے رد کرنا، کہا جاتا ہے: كَبَتَ فلانٌ غيظَهُ في جوفه: (فلاں نے اپنے غصے کو اندر ہی اندر ضبط کر لیا) یعنی اظہار نہیں کیا۔انْكَبَتَ: پچھاڑا جانا، رسوا ہونا، پھرنا، ٹوٹنا۔المُكْتَبِت: غم سے بھرا ہوا۔

۲۔الكَبُّوت: بڑی ساری چادر، کمبل جسے سردیوں میں حرارت کیلئے اوڑھا جاتا ہے۔ ہمعصر اہل زبان نے اس پر مِعْطَف: کا لفظ بولا ہے (یہ فرانسیسی لفظ ہے)۔

○ كَبَتَ ـُ كَبْتًا ہ: کو کچل ڈالنا، دبا دینا، زیر کرنا، ہلکا کرنا، دھیما کرنا، قابو میں کرنا یا رکھنا۔كَبَتَ غَيْظَهُ في جوفه: غصہ ضبط کرنا۔ انفاسَهُ: کی سانس پھلا دینا۔كَبُّوت جمع كَبَابِيت: کلاہ، ٹوپی، پیراکی کی ٹوپی، ٹوپی دار لبادہ، کار یا گاڑی کا بالائی حصہ۔

○ كُتْلة: ڈھیر، ڈلا، موٹا ٹکڑا، غلہ، گولی، گیند [illegible] گول۔

○ كُبْتن: کیپٹن (فوجی عہدہ)

كبث: كَبِثَ ـَ كَبَثًا اللحمُ: گوشت کا خراب ہو کر بدبودار ہو جانا۔صفت كَبِث و مَكْبُوث۔ كَبَّثَ السفينةَ: کشتی کو زمین کی طرف کھے کر لانا، ایک کشتی کا سامان دوسری کشتی میں رکھنا۔

كبح: كَبَحَ ـَ كَبْحًا الدابةَ باللجام: جانور کو لگام کھینچ کر ٹھہرانا۔ ہ عن الحاجة: کو ضرورت سے باز رکھنا۔ ہ بالسيف: کو تلوار سے مارنا۔ الحائطُ السهمَ: دیوار کا تیر کو واپس کرنا اور اندر نہ گھسنے دینا۔ كَبَّحَ الدابةَ باللجام: چوپایہ کو لگام کھینچ کر روکنا۔

۲۔كابَحَ مُكابَحَةً ہ: ایک دوسرے کو گالی دینا اور برا بھلا کہنا۔

۳۔كَبِحَ المكانُ: بلند ہونا صفت كَبِح و مُكَبَّح۔

۴۔الكابح ج كوابح: بدشگونی اور بدفالی کی چیز بعير أكْبَح: سخت اونٹ۔

○ كَبَحَ ـَ كَبْحًا ہ: کو روکنا، کی روک تھام کرنا، کو قابو میں رکھنا۔ ہ عن: کو سے روکنا۔كَبَحَ جماحَهُ: کی عدول حکمی کو قابو میں رکھنا، کسی شخص یا چیز کو دبانا، کچل دینا۔كَبْح: روکنا، کنٹرول کرنا، پابندی، خاتمہ۔مِكْبَح: بریک (گاڑی وغیرہ کا)

كبد: ا۔كَبَدَ ـِ كَبْدًا ہ: کے جگر پر مارنا۔ الامرَ: کسی کام کا ارادہ کرنا۔كَبِدَ ـَ كَبَدًا و كُبِدَ: جگر کی تکلیف کی شکایت کرنا صفت مَكْبُود۔ كَبَّدَتِ الشمسُ السماءَ: سورج کا آسمان کے درمیان میں پہنچ جانا۔تَكَبَّدَ اللبنُ: دودھ کا گاڑھا ہو جانا حتی کہ دہی کی مانند بن جائے جس کا پینا مشکل ہو جائے۔ الامرَ: کا قصد کرنا۔ الفلاةَ: کے درمیان یا بڑے حصے کا قصد کرنا۔ المكانَ: جگہ کے درمیان میں پہنچنا۔ ت الشمسُ السماءَ: سورج کا آسمان کے درمیان میں پہنچنا۔الكِبْد ج أكْبَاد و كُبُود من الامعاء: جگر، کلیجہ۔سُودُ الأكْبَاد: دشمن۔ (جمع) الكَبِدُ من الأمعاء (ع ا): جگر، کلیجہ (مذکر د مونث)۔ من السماء: آسمان کا درمیان۔الكَبِد ج اكباد و كُبُود: پسلی، مکمل پیٹ، کسی چیز کا درمیان حصہ، کسی چیز کا بڑا حصہ۔ من الامعاء (ع ا): جگر، کلیجہ۔كَبِدُ الارض: زمین کی کانوں کی چیزیں مثلاً سونا چاندی وغیرہ۔كَبِدُ القوس: کمان کے علاقے کے دونوں طرف کا درمیانی حصہ، محاورہ بولا جاتا ہے: [illegible] فلاں کی طرف لوگ علم وغیرہ حاصل کرنے کے لئے آتے جاتے ہیں۔الكَبَد: پیٹ کا بڑا ہونا، ریت کا درمیانی حصہ۔ من السماء: آسمان کا درمیانی حصہ۔ [illegible] کا اسم [illegible]: جگر کی تکلیف [illegible] مونث [illegible]: بڑے جگر والا، جس شخص کی جگر والی جگہ بلند ہو۔ درمیان سے موٹا آدمی۔ سست رفتار، (ح) پرندہ۔الكَبْداء: ریت کا وہ تودا جس کا درمیان کا حصہ بڑا ہو، وہ کمان جس کا دستہ پوری ہتھیلی سے پکڑا جا سکتا ہو۔ [illegible] الكُبَيْداء من السماء: آسمان کا وسط۔ [illegible]: کائی سے مشابہ ایک پودا جو تر جگہوں پر اگتا ہے دھوپ پڑنے پر اس کے پتے جگر کے رنگ جیسے دکھائی دیتے ہیں۔

۲۔كَبَدَ (ـُ) كَبْدًا البردُ القومَ: لوگوں کیلئے سردی کا تکلیف دہ ہونا۔ كابَدَ مكابدةً الامرَ: کسی کام میں تکلیف برداشت کرنا۔ [illegible] الليلَ: مسافر کا رات کی تکلیفیں اور خوف برداشت کرتے ہوئے سفر جاری رکھنا۔ [illegible]: مشقت کی برداشت۔الكُبَاد: مشقت، [illegible] ہتھ چکی، (کیونکہ اس کو چلاتے وقت تکلیف ہوتی ہے۔)

۳۔الكبد: ہوا۔الكُبْدَة: محبت کا مہرہ۔الكَبَّاد: چکوترہ (عامی زبان میں)۔

○ كَبَدَ ـُ كَبْدًا: (تکلیف، نقصان وغیرہ) کا کسی کو بری طرح متاثر کرنا، ایذا دینا، تھکا دینا۔كَبَّدَہ ہ: کو نقصان وغیرہ پہنچانا۔كابَدَ ہ: کو برداشت کرنا۔تَكَبَّدَ ہ: (نقصانات، سختیاں وغیرہ) برداشت کرنا، جھیلنا، کو کرنے کی جسارت پر مجبور ہونا، کے خطرہ میں ہونا، (نقصانات) اٹھانا۔كَبْد، كَبِد اور كِبْد: (مذکر د مونث) جمع أكباد و كُبُود: جگر، کلیجہ، دل، اندر،

درمیان وسط، کَبَّاد و کُبَاد کئی ترش پودوں کا نام
کَبَّاد: چکوترا، چکوترے کا پیڑ۔
کبر :ا۔ کَبِرَ ۔ کِبَرًا۔ فلانًا بالسنّ: سے عمر میں بڑا
ہونا۔ کَبِرَ ۔کِبَرًا و مَکْبِرًا فی السِنّ: عمر رسیدہ
ہونا۔ کَبُرَ ۔کِبَرًا و کُبْرًا و کَبَارَۃً فی القَدْرِ:
بڑا ہونا اور جسیم ہونا صفت کَبِیر و کُبَّار و کُبَار ۔
علیہ الامرُ: پر کام کا مشکل ہونا، سخت ہونا اور بھاری
ہونا۔ کَبَّرَ تکْبِیْرًا و کِبّارًا: اللہ اکبر کہنا۔ الشیئَ:
کسی چیز کو بڑا بنانا۔ کَابَرَہُ: سے دشمنی رکھنا، پر غلبہ
حاصل کرنا۔ — ہ عَلیٰ حَقِّہٖ: کے حق کا انکار کرنا۔
کُوبِرَ الرجُلُ فِی مالِہ: ظلم اور زبردستی سے کسی کا
مال لے جانا صفت مُکَابَر عَلَیْہِ۔ اکْبَرَ الامْرَ:
کام کو بڑا اور عظیم سمجھنا — الرجُلَ: کو بڑا شمار کرنا۔ کی
تعظیم کرنا۔ تکَبَّرَ: مغرور ہونا، تَکابَرَ: تکبر کرنا —
الرجُلُ: اپنے آپ کو بڑا اور بلند مرتبہ ظاہر کرنا۔ استکبر:
تکبر کرنا۔ —الامرَ: کام کو بڑا سمجھنا۔ الکَابِر: بڑا، جد
امجد، بلند شان، سردار۔ الکُبْر: کسی چیز کا بڑا حصہ،
شرافت، بلندی۔ کہا جاتا ہے۔ ھُوَ کُبْرُ ھُمْ و
کُبْرُھُم و کُبُرَّتُھُم: وہ ان کا بڑا بوڑھا ہے یا نسب
میں ان کے زیادہ قریب ہے اس میں واحد جمع مذکر
مونث سب برابر ہیں۔ الکِبْر: کسی چیز کا بڑا حصہ،
شرافت اور بلندی۔ تکبر، بڑا گناہ، کفر وشرک۔ الکِبَر
و الکَبْرۃ: عمر میں بڑا ہونا، محاورۃً بولا جاتا ہے۔ عَلاہُ
الکِبَرُ او عَلَتْہُ کَبْرَۃٌ: جب وہ بوڑھا ہو جائے۔
الکُبْرَۃ: بڑھاپا، گناہ کبیرہ، کہا جاتا ہے۔ ھُوَ کِبْرَ
تُھُمْ: یعنی وہ ان کا بڑا ہے یا نسب و قرابت میں زیادہ
قریب ہے اور کہا جاتا ہے۔ فلان کِبْرَۃُ ولِدِ ابِیْہِ:
(فلاں اپنے باپ کی اولاد میں اخیر ہے) اس میں
واحد جمع، مذکر مونث سب برابر ہیں۔ الکُبار والکُبَّار:
بڑا الکَبِیْر: اللہ تعالیٰ کا ایک نام۔ جمع کِبار و کُبَرَاء:
بڑا، استاذ۔ رئیس۔ الکَبِیْرَۃ ج کَبِیرات و کَبَائِر:
الکبیر کا مونث، گناہ کبیرہ۔ الأکْبَر ج اَکابِر و اَ
کْبَرُوْن: اسم تفضیل کہا جاتا ہے الأکْبَر والأصْغَر
یعنی بڑا اور چھوٹا (اور کہا جاتا ہے۔ اتانی فلان اَکْبَرَ
النہار (فلاں میرے پاس دن چڑھے آیا)۔ اَکابِرُ
القوم: قوم کے شریف لوگ۔ الکُبْریٰ ج کُبَر و
کُبْرَیَات۔ الاکبر کا مونث کہا جاتا ہے ھٰذہ
الجاریۃ من کُبْرَی بناتِ فلان (یعنی یہ فلاں کی
لڑکیوں میں سے بڑی بیٹی ہے۔ الکِبْرِیَاء: بزرگی،
غرور۔ المَکْبَر، والمَکْبُرَۃ والمَکْبُرَۃ: عمر رسیدہ
ہونا۔ المُکَبِّرَۃ (ف) باریک چیزوں کو بڑا کر کے
دکھانے والا آلہ، دوربین۔ المَکْبُوْرَاء: اسم جمع بمعنی
کُبَرَاء

۲۔ الکَبَر ج کِبَار و اَکْبَار طبلہ (فارسی لفظ) الکَبَر یا
الأصَف (ن): ایک چھوٹا سا خاردار درخت جس کے
پھول سفید رنگ کے خوبصورت ہوتے ہیں۔ ان میں
سے کچھ وسطی خطوں میں پائے جاتے ہیں اس کے
پھولوں اور پھلوں کو ملا کر پیس کر سفوف تیار کی جاتی ہے
جسے عامی زبان میں الکُبّار کہا جاتا ہے۔ الکُبْرَان
ج کَبَارِیْن: سینہ بند پر پہنا جانے والا لباس (عامی
لفظ ہے) الاِکْبِر والاَکْبَر: خشک حلوے کی مانند
ایک میٹھی چیز جسے شہد کی مکھی شہد اور موم کے علاوہ جمع
کرتی ہے۔

۳۔ کَبْرَتَ الشیئَ: پر گندھک ملنا الکِبْرِیت (ل):
گندھک، سرخ یاقوت، سرخ سونا، کہا جاتا ہے
ذَھَبٌ کِبْرِیْتٌ او فِضَّۃٌ کِبْرِیْتٌ: یعنی خالص سونا
یا خالص چاندی۔

(۞) کَبُرَ ۔ کُبْرًا ہُ ب: سے ۔ سال بڑا ہونا، سے۔ سال
عمر میں بڑا ہونا۔ کَبُرَ ۔ کُبْرًا و کِبَرًا و کَبَارَۃً:
بڑا، چوڑا ہونا یا ہو جانا، بڑھنا، زیادہ بڑا یا چوڑا ہو جانا،
مشہور ہو جانا، اہمیت حاصل کر لینا، اہم ہو جانا۔ ——
عن: سے نا قابل یقین حد تک بڑا یا چوڑا ہونا، کو حقارت
کی نظر سے دیکھنا۔ —— نہایت تکلیف دہ ہونا، دوبھر
ہونا، پریشان کن ہونا، ظالمانہ ہونا، — علی: کیلئے نا قابل
برداشت معلوم ہونا، نہایت مشکل یا سخت ہونا، کو ایسا
معلوم ہونا کہ وہ اسے دور نہ کر سکے گا۔ کَبَّرَ ہ کو زیادہ
بڑا کرنا، بڑا کرنا، بڑھانا، چڑھانا، عظمت عطا کرنا،
پھیلانا، وسیع کرنا، لمبا کرنا، میں اضافہ کرنا، کو چوڑا
کرنا، بلند کرنا، میں شدت پیدا کرنا، کو بڑھا چڑھا کر
بیان کرنا، میں مبالغہ کرنا، کو بانس پر چڑھانا، کو بگاڑنا،
زیادہ سنگین بنانا، کو بدتر بنانا، — ہ/ ہ کی تعریف کرنا،
کی حمد کرنا، حمد وثنا کرنا، کو سرفراز کرنا، کی تعریف کے پل
باندھنا۔ کَابَرَہ: سے کبر و نخوت، حقارت یا تذلیل
کے ساتھ سلوک یا برتاؤ کرنا، سے سبقت لیجانا چاہنا،
سے بازی لیجانے کی کوشش کرنا، سے بہتر کام کرنے کی
جدوجہد کرنا یا اس کے لئے اس کا مقابلہ کرنا، سے
مقابلہ کرنا، —— ہ/ہ کی مخالفت کرنا، مدافعت کرنا،
تردید کرنا۔ —— ہ: سے قطع تعلق کرنا، کا بدلہ لینا، کی
قانون شکنی کرنا، کی خلاف ورزی کرنا۔ —— ہٹ دھرمی
سے اپنی رائے پر اصرار کرنا۔ اَکْبَرَ ہ کو بڑا، اہم یا
خوفناک سمجھنا۔ —— ہ: کی تعریف کرنا، کی تعریف کے
پل باندھنا، کو بڑھانا، کیلئے احترام کا مظاہرہ کرنا، کے
لئے مودب ہونا۔ — ہ کو سراہنا، پسند کرنا، بنظر استحسان
دیکھنا۔ تکَبَّرَ و تَکابَرَ: مغرور و متکبر ہونا، شیخی بگھارنا،
اینٹھ کر چلنا، رعب جمانا۔ — علی: کے سامنے حد سے
زیادہ مغرور ہونا، کو اپنی مرضی کے تابع کرنے والا ہونا۔
اِسْتَکْبَرَ ہ کو بڑا پایا، اہم سمجھنا۔ — علی: سے تکبر کرنا،
اکڑ یا ہیکڑی کا مظاہرہ کرنا۔ کِبَر: بڑائی، وسعت،
وسعت، حجم، ضخامت، جسامت، اہمیت، بزرگی،
عظمت، آن بان، وقار، درجہ، رتبہ، حیثیت، نیک نامی،
شہرت، شرافت، نجابت، غرور، تکبر، گستاخی، دلیری،
بدماغی۔ کُبْر: بڑائی، بزرگی، عظمت، وسعت، حجم،
ضخامت، جسامت، پھیلاؤ، کشادگی، فراخی، قوت،
طاقت، جلال، شان، کبریائی، شہرت، درجہ، رتبہ، حیثیت،
نیک نامی، شرافت، نجابت، بڑا حصہ، کثیر یا بڑی تعداد،
کِبَر: بڑائی، وسعت، قد و قامت، ڈیل ڈول، بزرگی،
برتری، ناموری، عمر رسیدگی، کَبْرَۃ: عمر رسیدگی۔ کَبِیر
جمع کِبَار و کُبَرَاء: بڑا، کافی بڑا، قد آور، جسیم، بھاری،
بڑی جسامت کا، وسیع، فراخ، گنجائش والا، لمبا چوڑا،
بڑے رقبہ کا، محیط، جامع، اہم، معتدبہ، کثیر، مہیب،
عظیم، پہاڑ کا پہاڑ، طاقت ور، زور آور، بارسوخ، ذی
اثر، صاحب اختیار، ممتاز، اہم، عمر رسیدہ۔ کَبِیرُ اُمَراءِ
البحار: امیر البحر، بحریہ کا اعلیٰ افسر۔ کَبِیرۃ الخَدَم:
گھریلو خادموں کی سربراہ (عورت) کَبِیرُ الاساقفۃ:
لاٹ پادری، اسقف اعظم۔ کَبِیرُ السِن: عمر رسیدہ۔
کَبِیرُ القُضَاۃ: چیف جسٹس۔ چیف مجسٹریٹ ابو
کبیر: ہنگ کلّ صغیرۃ و کبیرۃ: ہر مفرد تفصیل
کِبَار الضُبَّاط: سینئر افسران کبار المُوَظَّفِین:
سینئر عہدیداران۔ کِبَارُ الھَیئَات: پبلک کارپوریشنوں
کی سرکردہ شخصیات کَبِیرۃ جمع کبیرات و کَبَائِر
و کُبْر: بڑا گناہ، سنگین بدعنوانی، نہایت برا جرم۔ کُبَّا
و کُبَار: بہت بڑا، جسیم۔ کِبْرِیَاء: آن بان، شان
کبریائی، کرّ و فر، عظمت، غرور، تکبر، تمکنت، زعم،
بددماغی۔ اَکْبَر جمع اَکْبَرُون و اَکَابِر، م کُبْریٰ
جمع کُبْرَیَات: زیادہ بڑا، زیادہ وسیع، زیادہ عمر رسیدہ،
سینئر مرتبہ کا المفتی الأکبر: مفتی اعظم۔ سوریا
الکُبْریٰ: عظیم تر شام اَکَابِرُ القوم: قوم کے رہنما
الاکبر و الأعْیَان: رؤساء و ممتاز لوگ۔ تکبیر:
بڑا کرنا، توسیع کرنا، بڑھوتی، بڑھا چڑھا کر دکھانا،
عظمت، سرفرازی، زور دار بنانا، شدید کرنا، پھیلاؤ،
بڑھاوا، مبالغہ، تعلّی، غلو، حرف مبالغہ (گرامر) تعریف،
حمد وثناء، اللہ اکبر اونچی آواز میں کہنا۔ مُکَابَرَۃ: تکبر،
خود بینی، غرور، نخوت، بے جا غرور، خود پسندی، شان و

شکوہ، ضد، ہٹ دھرمی، خودسری، خودرائی۔ اِکبار: تحسین، مدح، پسندیدگی، احترام، ادب، لحاظ، تعظیم۔ تکبُّر و تکابر: غرور، تکبر، خود بینی، گستاخی، بددماغی، مُکَبِّر جمع مُکَبِّرات: آلہ (جہیر الصوت) بلند گو۔ مُکَبِّر الصَّوت یا مُکَبِّرٌ صوتیٌّ: لاؤڈ سپیکر۔ نَظّارۃ مُکَبِّرۃ: محدب شیشہ، کلاں نما۔ مُکَبِّرۃ جمع مُکَبِّرات: محدب شیشہ، کلاں نما۔ مُکَبَّر: بڑا کیا ہوا، بڑھا چڑھا کر بیان کیا ہوا۔ صورۃ مُکَبَّرۃ: بڑی کی ہوئی تصویر۔ بِصورۃٍ مُکَبَّرۃٍ: اضافی طور پر، بڑے پیمانے پر، مُکابر: گستاخ، مغرور، خودرائے، دوسروں کو حقیر سمجھنے والا، جھگڑالو، شورہ پشت، لڑاکا، جھتی، نزاع انگیز، تکرار کرنے والا، ضدی، ہٹ دھرم، خودسر، خودرائے، مُصر۔ مُتکبّر: مغرور، متکبر، آمرانہ، تحکمانہ، نک چڑھا، نخوت پسند، حقارت سے دیکھنے والا۔ کَبر: ایک خاردار جھاڑی۔ کَبرَتَ ہ: پر گندھک کا لیپ کرنا، کو گندھک کی دھونی دینا، گندھک سے صاف کرنا، کو ولکنائز کرنا۔ کِبریت: گندھک، ماچس، عودُ کِبریت: ماچس کی تیلی۔ یَنبُوعُ کبریتی: گندھک کا چشمہ۔ کِبریتات: سلفیٹ (Sulfate) کُبری یا کوبری جمع کَباری: پل، عرشۂ جہاز۔

کبس: ا۔ کَبَسَ ـِ کَبسًا البئرَ: کنویں کو مٹی سے پاٹنا۔ رأسَهُ في الثوب: سر کو کپڑے میں داخل کرنا۔ ـــ القومَ دارَهُ: لوگوں کا گھر پر اچانک حملہ کرنا۔ الناصیةُ جبهتَهُ: پیشانی کے بالوں کا پیشانی کو چھپالینا۔ اللفتَ ونحوَهُ في الخلّ: شلغم وغیرہ کو کھٹا کرنے کے لئے سرکہ میں بھگودینا صفت کَبیس و مَکبُوس ج مَکابیس: (عامیہ)۔ کَبَّسَ علی الشیئِ: میں گھس پڑنا۔ تکبَّسَ الرجلُ: سر کو گریبان میں داخل کرنا۔ تَکَبَّسَ علی الشئ: میں گھس پڑنا ـــ و اِنکَبَسَ النهرُ و البئرُ: نہر یا کنویں کا مٹی سے بھر جانا۔ الکابسة مونث الکابس کی: پیشانی پر لٹکے ہوئے بال۔ ارنبةٌ کابسة: اوپر کے ہونٹ پر جھکا ہوا ناک کا بانسہ۔ الکِبس: کنواں پاٹنے والی مٹی، مٹی کا گھر، پہاڑ کی جڑ میں غار، خزانہ۔ الکَبسَة: اچانک حملہ۔ الکُبَاس: سر کو کپڑے میں لپیٹ کر سونے والا۔ الکَبیس: ایک قسم کا زیور جس کے اندر خوشبو بھری ہوتی ہے۔ المَکابیس: وہ لوگ جو لوگوں کے گھروں میں اکثر گھس آتے ہیں۔ المُکَبِّس (فا): لوگوں کے پاس اچانک آکران کو دبانے والا۔

۲۔ کَبَسَ ـــ کَبسًا علی الشئ: کو زور سے بھینچنا (سریانی لفظ) کَبَّسَ الجسدَ: جسم کو ہاتھوں سے مل کر نرم کرنا۔ ـــ المهرَ: بچھیرے کو خوب سدھانا (عامی لفظ)۔ الثورَ: بیل کو ہل چلانے کا عادی بنانا۔ الکابُوس: پریشان کن خواب جس میں سویا ہوا شخص ایسا محسوس کرتا ہے جیسے کوئی اس کا گلا گھونٹ رہا ہو۔ المِکبَس ج مَکابس و المِکباس ج مَکابیس: اون یا اوراق وغیرہ دبانے کا آلہ، زیتون کو نچوڑ کر تیل نکالنے کا آلہ المُکَبِّس (فا): سرنیچا رکھنے والا۔

۳۔ کَبَسَ ـ کَبسًا السنةَ بیومٍ: سال میں ایک دن زیادہ کرنا۔ السنةُ الکَبیسة مِن السنین الشمسیة: وہ سال جس میں فروری کا مہینہ 29 دن کا ہوتا ہے یہ ہر چار سال کے بعد ہوتا ہے۔ ـــ ل: جو چار پر برابر برابر تقسیم ہو جائے۔

۴۔ کَبِسَ ـَ کَبَسًا: بڑے سر والا ہونا صفت أکبَس مونث کَبساء ج کُبس۔ الکِبس: بڑا سر الکُبَاس: بڑے سر والا، پُرگوشت۔ هامةٌ کُبَاسٌ: موٹی گول کھوپڑی۔ ہ الکِبس: اصل۔ جبالٌ کُبسٌ و کُبَّسٌ: سخت پہاڑ۔ الکِبَاسَةُ جمع کَبائس: کھجوروں کا گچھا۔ الکَبیس: کھجور کی ایک قسم۔ الکُبسُول: واحد کُبسُولة کارتوس کے اندر بھرا ہوا بارود۔ بعض عام لوگ اسے کبسون کہتے ہیں اس کی واحد کبسونہ ہے (عام لاطینی لفظ ہے)۔

○ کَبَسَ ـِ کَبسًا علی: پر دباؤ ڈالنا، کو دبانا، بھینچنا۔ ہ: کسی جگہ حملہ کرنا، چھاپہ مارنا، پر اچانک حملہ کر کے قبضہ کر لینا، کو سرکہ وغیرہ میں ڈال کر محفوظ رکھنا، کا اچار ڈالنا۔ کَبَّسَ ہ: کو سختی سے دبانا یا نچوڑنا، کی چپی کرنا، کے ہاتھ پاؤں دبانا۔ کَبس: دبانا، نچوڑنا۔ ـــ ہ: چھاپہ، حملہ (سرکہ وغیرہ میں) محفوظ رکھنا، اچار ڈالنا۔ کَبسَة: چھاپہ، اچانک حملہ۔ ـــ علی: پر دباؤ۔ کَبّاس: پسٹن، پریس، بندوق کا گز۔ مُوسی کَبّاس: قلم تراش۔ کَبیس: (سرکہ میں) محفوظ کیا ہوا، اچار، مربہ، الحاق کیا ہوا، لفظ یا ہندسہ۔ سنة کَبیسَة: لیپ کا سال۔ کابُوس جمع کَوابیس: کابوس، ڈراؤنا خواب، وہم کی پیداوار، ہوّا۔ مِکبَس جمع مَکابس یا مِکباس جمع مکابیس: پریس (پمپ کا) پسٹن، بندوق کا گز۔ مِکبَس القُطن: روئی دبانے کی مشین۔ مِکبسُ الخطابات: نقل اتارنے کی مشین۔ مِکبَسٌ مائي: شکنجہ آبی۔ تکبیس: چپی، ہاتھ پاؤں دبانا، مالش۔ آلةٌ کابِسَةٌ: کمپریسر (Compressor) مَکبُوس: چھاپہ مارا ہوا، حملہ کیا گیا، دبایا ہوا، محفوظ کیا ہوا، اچار ڈالا ہوا۔ مَکبُوسات: ڈبوں میں بند ماکولات، مربے۔ کُبسُول یا کَبسُولة: کیپسول، بندوق داغنے کا آلہ، بم کی بتی، فوٹو اتارنے کی گھنڈی۔

کبش: کَبَشَ ـُ کَبشًا الشیئَ: کو مٹھی بھر کر لینا۔ الکَبش: قوم کا سردار، بڑا شہتیر جو دیوار پر نشانہ کرنے کے لئے لگایا جائے، ایک جنگی آلہ جو حصار کے موقع پر قلعوں پر پتھر پھینکنے کے کام آتا تھا ـــ جمع کِباش و اَکبُش و اَکبَاش و کُبُوشَةٌ: مینڈھا جب دو سال کا ہو اور بقول بعض چار سال کا۔ الکِباشُ: بہادر لوگ۔ کَبشُ التوت و کَبشُ القرنفل ج کُبُوشٌ: توت اور قرنفل کے پھل۔ الکُبشَةُ عند الخیّاطین جمع کُبَش: (عامی لفظ) گھنڈی، تکمہ، بکسوا۔ الکَبّاشُ: مینڈھوں والا۔

○ کَبش جمع کِباش و اَکباش: مینڈھا، نر بھیڑ، وہ بھیڑ جو سب سے آگے چلتی ہے اور اس کے گلے میں گھنٹی بندھی ہوتی ہے۔ اگوا کار بھیڑ، سردار، رہنما، سربراہ، سالار، مکھیا، سرخیل، قائد، سرغنہ، قلعہ شکن گاڑی، دھرمٹ، ٹھوکنے کوٹنے کی مشین، جمع کُبُوش: پشتہ، بند، سہارا، آڑ، شہتوت کا درخت، کَبشُ التصادم جمع کُبُوش: ریلوے انجن کا ٹکر روک، بمپر۔ کُبُوش قرنفُل: لونگ (جمع) کُبشة: مٹھی بھر، ذرا سا، گرفت، پکڑ۔ کَبشة: ڈوئی، کفچہ، کُبشة جمع کُبَش: ہک، شکنجہ، سنڈاسی، کسنے والی چیز، بکسوا، آنکڑا، جڑاؤ پن۔

کبع: کَبَعَ ـَ کَبعًا الشیئ: کو کاٹنا۔ ہ عن کذا: کو سے منع کرنا۔ کَبَّعَ الشیئَ: کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

۲۔ کَبِعَ ـَ کُبُوعًا: ذلیل ہونا، جھکنا۔

۳۔ کَبَعَ ـَ کَبعًا الدراهمَ: دراہم پرکھنا اور وزن کرنا۔

۴۔ الکُبَعُ (ح): ایک قسم کی بڑی مچھلی جس کو جمل البحر بھی کہتے ہیں۔

○ کَبکَبَ ہ: کو ڈگمگا کر گرانا، اوندھا کرنا، الٹ دینا، تلے اوپر کر دینا، الٹا دینا، پلٹانا، گرانا، پھینکنا، پچھاڑنا۔

کبل: ا۔ کَبَلَ ـِ کَبلًا ہ: کو بیڑی ڈالنا، قید کرنا ـــ ہُ الدَّینَ: سے قرض کی ادائیگی میں ٹال مٹول کرنا۔ کَبَّلَ ہُ: کو بیڑی ڈالنا، قید کرنا۔ کابَلَ مُکابَلَةً ہ الدَّینَ: کو قرض کی ادائیگی میں تاخیر کرنا ـــ الدارَ: مکان کے خریدنے میں دیر کرنا تاکہ دوسرا شخص خریدے پھر حق شفعہ کا دعوی کر کے لے لینا۔ تکبَّلَ: بیڑی ڈالا جانا، قید ہونا۔ اِکتَبَلَ الاسیرَ: قیدی کو بیڑی ڈالنا ـــ الکِیسَ: تھیلی کو باندھنا ـــ خیرَهُ: مال روکے رکھنا مال خیرات نہ کرنا۔ الکابُولُ: شکاری کا جال۔ الکَبل: ج کُبُولٌ و اَکبُلٌ: بیڑی، بیڑی

سے بڑی کوئی چیز۔ ڈول کا کنارہ یا ڈول کا وہ کنارہ جہاں چمڑا مڑا ہوا ہو۔ اَلْکِبْلُ ج کُبُوْلٌ و اَکْبُلٌ: بیڑی یا بڑی بیڑی۔

۲۔ اَلْکِبْلُ بہت بالوں والی پوستین۔ اَلْکَبْلُ و الکابلیّ: تنگ کپڑا وغیرہ کہا جاتا ہے۔ فَرْوٌ کَبْلٌ او کابِلِیٌّ

کبن ۱۔ کَبَنَ ـُ کَبْنًا الثوبَ: کپڑے کو اندر موڑ کر سینا۔ ـــ الشیئَ: کو غائب کرنا۔ کَبَنَ ـِ کَبْنًا و کُبُوْنًا الرجُلُ: سامنے والے اوپر یا نیچے کے دانتوں کا منہ کے اندر گھسے ہوئے دانتوں والا ہونا۔ ـــ الظبیُ: ہرن کا زمین سے چمٹنا۔ اِکْبَانَّ اِکْبِنَانًا: سمٹنا۔ ـــ الظبیُ: ہرن کا زمین سے چمٹنا۔ ـ الرجُلُ: شکستہ دل ہونا۔ اَلْکِبْنُ (مص) ڈول کا کنارہ، ڈول کا موڑ کر سلا ہوا کنارہ۔ اَلْکُبُنّ: روٹی۔ بخیل، کنجوس، کمینہ اَلْکُبُنَّۃُ: خشک روٹی، کمینہ بخیل۔ اَلْمَکْبُوْنُ من الخیل ج مَکَابِیْنُ مونث مَکْبُوْنَۃٌ: چھوٹی ٹانگوں والا گھوڑا۔

۲۔ کَبَنَ ـِ کَبْنًا و کُبُوْنًا آہستہ آہستہ دوڑنا، پرسکون ہونا، مطمئن ہونا۔

۳۔ کَبَنَ ـُ کَبْنًا عن الشیئِ: کسی چیز سے بدل ہونا۔ سے باز رہنا ـــ عنہ لسانَہٗ: سے زبان روک لینا۔ ـــ ھَدِیَّتَہٗ: تحفہ روک لینا۔ کَبَنَ ـِ کَبْنًا و کُبُوْنًا: پڑوسی کو چھوڑ کر دوسرے پر احسان کرنا۔ اَکْبَنَ لسانَہٗ عَنْہُ: سے زبان روک لینا۔

۴۔ کَبَنَ ـِ کَبْنًا و کُبُوْنًا موٹا ہونا۔

۵۔ کَوْبَنَ الفرسَ گھوڑے پر کوبان ڈالنا۔ اَلْکُوْبَانُ: ایک مخصوص شکل کا کپڑا جو گھوڑے کی پیٹھ پر ڈالا جاتا ہے (عامی لفظ)۔

۶۔ اَلْکُبَانُ: اونٹ کی ایک بیماری۔ اَلْمَکْبُوْنُ ج مَکَابِیْنُ مونث مَکْبُوْنَۃٌ: کبان کی بیماری والا اونٹ۔ رجل مکبون الاصابع: سخت اور مضبوط انگلیوں والا مرد۔

کبو ۱۔ کَبَا یَکْبُوْ کَبْوًا و کُبُوًّا لِوَجْھِہٖ منہ کے بل گرنا ـــ ماءً فی الوعاء: برتن میں پانی ڈالنا۔ ـــ الکوزَ: کوزہ میں موجود چیز کو گرا دینا۔ کَابَی مُکَابَاۃً السیفَ: تلوار کو میان میں رکھنا۔ اِنْکَبَی: منہ کے بل گرنا۔

اَلْکَبْوَۃُ: کبا کا اسم مرہ۔ تیرگی۔

۲۔ کَبَا یَکْبُوْ کَبْوًا و کُبُوًّا ت النارُ: آگ کی چنگاری کا راکھ میں پوشیدہ ہونا۔ ـــ الغبارُ: غبار کا اوپر کو چڑھنا۔ ـــ الجمرُ: چنگاری کا بلند ہونا۔ ـــ الرجُلُ: بیٹھے بیٹھے اونگھتے رہنے کے بعد جاگ کر پھر اونگھنے لگنا صفت کابٍ (عامیۃ)۔ کَبّٰی تَکْبِیَۃً النارَ آگ پر راکھ ڈالنا ـــ ثوبَہٗ بالکِبَاء: کپڑے کو کباء سے دھونی دینا۔ تَکَبّٰی علی المِجْمَرۃ: عود دان پر کپڑے کو ڈالنا۔ اِکْتَبٰی بالعود: عود سے دھونی لینا۔ اَلْکَابِیُ (فا) بلند کہا جاتا ہے۔ فلان کابی الرماد: فلاں بہت راکھ والا ہے یہ اس کے مہمان نواز ہونے سے کنایہ ہے۔ غبارٌ کابٍ بلند غبار۔ اَلْکَابِیَۃ مونث الکابی کا جھاگ ـــ نار کابیۃ: راکھ میں چھپی ہوئی آگ۔ اَلْکِبَاءُ: پانی کے ادھر ادھر غلیظ جھاگ، کوڑا کرکٹ۔ اَلْکُبَاءُ: بلند۔ اَلْکِبَا ج کُبًّی: دھونی کی لکڑی۔ اَلْکُبْوَۃ: دھونی دینے کی انگیٹھی۔

۳۔ کَبَا یَکْبُوْ کَبْوًا و کُبُوًّا الزندُ: چقماق سے آگ نہ نکلنا۔ ـ السھمُ: تیر کا نشانہ پر نہ لگنا۔ اَکْبٰی اِکْبَاءً الزندُ: چقماق سے آگ نہ نکلنا۔ اَکْبَیْتُ الزندَ: میں نے چقماق سے آگ کے بغیر دھواں نکلنے دیا الفحمُ الکابی: بجھا ہوا کوئلہ۔ رجُلٌ کابٍ: باوجود خیر کی طرف دعوت کے متوجہ نہ ہونے والا مرد۔

۴۔ کَبَا یَکْبُوْ کَبْوًا و کُبُوًّا الشیئَ: کسی چیز کو صاف کرنا۔ ـــ البیتَ: گھر میں جھاڑو دینا۔ اَلْکِبَا و الکِبٰی ج اَکْبَاءٌ والکُبَۃُ ج کُبُوْنٌ: کوڑا کرکٹ۔ اَلْکُبْوَۃ: غبار۔

۵۔ کَبَا یَکْبُوْ کَبْوًا و کُبُوًّا النبتُ: نباتات کا مرجھانا۔ ـ النورُ: روشنی کم ہونا۔ ـ لونُ الصبحِ والشمس: صبح یا آفتاب کا تاریک ہونا۔ اَکْبٰی اِکْبَاءً وجھَہٗ: چہرہ تبدیل کرنا۔

⊙ کَبَا ـُ کَبْوًا و کُبُوًّا: ٹھوکر کھانا، پھسل پڑنا۔ ـ ہ: برتن خالی کرنا، برتن کی چیزوں کو گرا دینا۔ ـــ (روشنی کا) دھندلانا (رنگ کا) پھیکا پڑ جانا، (گرد و غبار کا) بلند ہونا، چکر کھانا۔ اَکْبَا: لائٹر کا شرارہ نہ دینا۔ اِنْکَبَا: سر کے بل گرنا، ٹھوکر کھا کر گرنا، پھسل پڑنا۔ کَبْوَۃ: سقوط، الٹ کر گرنا، اُتارنا، ٹھوکر کھا کر گرنا، غلط قدم، گرد و غبار، کاب: پھیکا (رنگ) دھندلی (روشنی)، زرد، پرسکوت، موٹا، فربہ، چربیلا، بھرا ہوا، کمزور، زار و نزار، ست، ڈھیلا ڈھالا۔

کت: ۱۔ کَتَّ ـُ کَتًّا: کو شمار کرنا کہا جاتا ہے۔ اتانا بجیش مایُکتُّ: (وہ ہمارے اوپر بے شمار فوج لے کر آیا) اور کہا جاتا ہے۔ ماتکتُّہٗ او تکتُّ النجومَ: تو اسے یا ستاروں کو شمار نہیں کرسکتا۔

۲۔ کَتَّ ـِ کَتِیْتًا آہستہ آہستہ چلنا۔

۳۔ کَتَّ ـُ کَتًّا الکلامَ فی اذنہ: کے کان میں چپکے چپکے کوئی بات کہنا۔ اَکَتَّ الکلامَ فی اذنہ: کے کان میں چپکے سے کوئی بات کہنا۔ اِکْتَتَّ الکلام فی اذنہ: کے کان چپکے چپکے کہنا۔ ـ الحدیثَ: بات سننا۔

۴۔ کَتَّ ـِ کَتًّا البعیرُ: اونٹ کا آہستہ آہستہ بڑبڑانا۔ کَتَّتِ القدرُ: ہنڈیا کا ابلنا۔ تَکَاتَّ الناسُ لوگوں کا شور کے ساتھ جمع ہونا۔ اَلْکَتَّۃ: کت کا اسم مرہ۔ اَلْکَتِیْتُ (مص) ہانڈی اور شراب وغیرہ ابلنے کی آواز

۵۔ کَتَّ ـِ کَتًّا الرجُلَ مرد کو ذلیل کرنا، رنجیدہ کرنا۔

۶۔ اَلْکَتُّ: کم گوشت مرد یا عورت، دبلا، دبلی۔ اَلْکَتَّۃ: زمین کی سبزی۔ اَلْکُتَّتَہ: ردی مال۔ اَلْکَتِیْتُ: بخیل، کہا جاتا ہے۔ رجل کتیتُ الیدین یعنی بخیل مرد۔ الکتیتۃ ایک قسم کا کھانا۔

۷۔ کَتْکَتَ الرجُلُ قہقہہ کے بغیر ہنسنا، آہستہ آہستہ چلنا یا جلدی میں قریب قریب قدم رکھنا تَکَتْکَتَ الرجُلُ: آہستہ چلنا۔ اَلْکَتْکَاتُ تیز اور لگاتار بولتے چلے جانے والا۔

⊙ کَتَّ ـِ کَتًّا: بھنبھنانا کَتّ و کَتِیت: بھنبھناہٹ

کتالوج جمع کتالوجات: فہرست، فہرست کی الماری۔

کتب: کَتَبَ ـُ کَتْبًا و کِتَابًا و کِتْبَۃً و کِتَابَۃً الکتابَ: کو لکھنا۔ ـــ علیہ کذا: پر کچھ واجب کرنا، کہا جاتا ہے۔ کتب اللّٰہ علی عِبادِہٖ الطاعۃَ و علی نفسہ الرحمۃَ یعنی اللہ نے بندوں پر اپنی اطاعت فرض کی ہے اور اپنی ذات پر رحمت کو لازم کیا ہے ـــ کَتْبًا القِرْبَۃَ: مشک کو دوہرے تسمہ سے سینا۔ کَتَّبَ الکتابَ: کو لکھنا۔ ـــ الولدَ: بچے کو لکھنا سکھانا۔ ـــ الجنودَ: فوج کے دستے بنانا اور تیار کرنا۔ کَاتَبَ مُکَاتَبَۃً ہٗ: ایک دوسرے سے خط و کتابت کرنا، کے ساتھ مل کر لکھنا۔ ـــ العبدَ: غلام کو مال معینہ کی ادائیگی کی شرط پر آزاد کرنا۔ اَکْتَبَ ہٗ: کو لکھنا سکھانا، کو لکھنے والا پانا۔ ـــ ہٗ القصیدۃ: کو قصیدہ لکھوانا۔ ـــ القِرْبَۃَ: مشک کا منہ باندھنا۔ تَکَتَّبَ الرجُلُ: کپڑے سمیٹ کر ہوشیار ہونا۔ ـ ت الکتائبُ: فوج کے دستوں کا جمع ہونا۔ تَکَاتَبَ القومُ: ایک دوسرے سے خط و کتابت کرنا۔ اِکْتَتَبَ الکتابَ: کو لکھنا، املاء کرانا، لکھوانا، سے لکھنے کو کہنا الغلامَ: کو لکھنا سکھانا۔ ـ القربۃَ: مشک کو دوہرے تسمہ سے سینا ـ بطنُہٗ: بند ہونا۔ ـ الرجلُ: رجسٹر یا دیوان وغیرہ میں اپنا نام لکھنا، اس سے ہے۔ اکتتب بمال او اعانۃ: کچھ مال چندہ یا عطیہ دینا۔ اِسْتَکْتَبَ ہٗ الشیئَ: کو کچھ

بالدجاجة: مرغی کو بلانا۔ تکرکر فی الامر: میں مضطرب ہونا۔ الماءُ: اپنے بہنے کی جگہ پر لوٹ جانا ۔ الطائرُ: ہوا میں منڈلانا۔ الکُرکُرۃ: پیٹ کی گڑگڑاہٹ۔ الکُرکُورۃ: گہری وادی۔

۴۔ کَرکَر کَرکَرۃً الشیئَ: کو جمع کرنا۔ ت الریاحُ السحابَ: ہوا کا بادلوں کو منتشر ہونے کے بعد اکٹھا کرنا، یا بادلوں کو پھیرنا۔ الکِرکِرۃ ج کَراکِرُ: لوگوں کی جماعت۔ الکَراکِرُ: گھوڑے کے جوڑ۔

۵۔ کَرکَر کَرکَرۃ الرجلَ: کو روکنا۔ الرجلُ: شکست کھانا۔ الامرَ عنه: کو سے دفع کرنا، رد کرنا، ہٹانا۔

۶۔ الکُرکُرُ (ح): ایک آبی پرندہ۔ الکُرکَرۃُ: گاڑھا دودھ۔ الکِرکِرۃُ ج کَراکِرُ: چوپائے کا سینہ۔

○ کَرَّ ۔ کَرًّا و کُرُورًا و تکرارًا علی: کسی شخص یا چیز پر رخ بدل کر حملہ کرنا۔ مڑنا واپس آنا، پھر ہونا، پسپا ہونا۔ علی: پر حملہ کرنا، کو پچھاڑنا، زیر کرنا۔ ۔ ۔ کَرِیرًا: گلے میں کھڑکھڑ کرنا۔ کَرَّرَ ہ: کو دہرانا، دوبارہ کرنا، بار بار کرنا۔ ہ علی: بار بار کسی سے سوال کرنا۔ علی ہ: سے بار بار کوئی سوال کرنا۔ ہ: کی توضیح کرنا کو واضح کرنا، صاف کرنا، صاف یا شفاف کرنا، کی تصحیح کرنا، کو پاک کرنا، خالص بنانا (چینی وغیرہ) کو مصفے کرنا، نتھارنا۔ تَکَرَّرَ: دہرایا جانا، پھر ہونا، مکرر کیا جانا، بار بار کہا جانا یا کیا جانا۔ خالص بنایا جانا۔ مُصفّٰی کیا جانا۔ خالص کیا جانا نتھرنا۔ کَرّ: حملہ الکرّ والفرّ: (میدان جنگ میں) حملہ اور پسپائی بینَ کرٍّ و فرٍّ: ایک ایک کرکے، باری باری سے، اپنی اپنی باری سے، رہ رہ کر، رک رک کر، ٹھہر ٹھہر کرنا، کبھی کم کبھی زیادہ، جھٹکوں سے، علی کرِّ الدھور اور علی کرِّ الزمنِ: دوران وقت میں۔ کَرَّۃ: حملہ، واپسی، اعادہ، بار بار ہونا۔ جمع کَرّات: ایک وقت، ایکبار، ایک لاکھ، کَرَّۃً: ایک بار، ایک دفعہ ایک مرتبہ، کبھی کبھی، کبھی کبھار، گاہے گاہے، بعض اوقات۔ کَرَّۃً اُخریٰ: دوبارہ، ایکبار دفعہ پھر۔ کَرَّۃً بعدَ کَرَّۃٍ: بار بار، اکثر، کُرُور: واپسی، اعادہ، بار بار ہونا۔ کے بعد ہونا، کے بعد آنا، سلسلہ، ترتیب۔ کُرّاریۃ جمع کُرّاریات: ریل، دھاگے کی نلکی، مَکَرّ جمع مَکَرّات: ریل تکریر: دہرانا، اعادہ، بار بار دہرانا، وضاحت، تصحیح، صفائی، مصفی کرنا مَعمَل تکریرِ السُّکّر: چینی صاف کرنے کا کارخانہ۔ تَکرار: دہرانا اعادہ، بار بار دہرانا تکرارًا: بار بار، مکرر، تکرار سے، تواتر سے، اکثر، بیشتر، کئی بار، مرارًا و تکرارًا: بار بار، اکثر، مُکَرَّر: دہرایا ہوا، بار بار دہرایا ہوا، دوبار کے بعد، ایسا عدد جو دوسرے سے پورا پورا تقسیم ہو جائے، تصحیح شدہ، صاف کیا ہوا پاک کیا ہوا، سُکّر مُکَرَّر: صاف کی ہوئی چینی۔ مُتکَرِّر: بار بار ہونے والا، بار بار کہا ہوا، بار بار کیا ہوا، مکرر کیا ہوا، دہرایا ہوا، متعدد بار، اکثر، اکثر اوقات، بار بار واقع ہونے والا۔

○ کَراج جمع کراجات: گیراج Garage

○ کَرار جمع کرارات: مودی خانہ، نعمت خانہ، بھنڈارہ، توشہ خانہ، خانہ جہاں مختلف اشیاء رکھی جاتی ہیں۔

○ کَرافَتَۃ: نیک ٹائی، پرانی وضع کا گلوبند۔

○ کَراکوفیا: جنوبی پولینڈ کے ایک شہر کا نام (Cracow)

○ کَرامِیل: سوختہ شکر کی مٹھائی۔

کرب: ۱۔ کَرَبَ ۔ کَرْبًا القیدَ علی المقیَّد: قیدی پر بیڑی کو تنگ کرنا۔ الحبلَ: رسی بٹنا۔ الدلوَ: ڈول کے دستہ میں چھوٹی رسی باندھنا۔ ہُ الامرُ: پر معاملہ کا دشوار ہونا۔ ہُ الغمُّ: کو سخت غم ہونا۔ کُرُوبًا الفاقۃُ: کو بوجھل کرنا۔ کَرِبَ ۔ کَرَبًا الرجلُ: ڈول کے دستہ کی ٹوٹی ہوئی رسی والا ہونا۔ کَرِبَ: کو غم لاحق ہونا۔ کَرَّبَ الدلوَ: ڈول کے دستہ پر چھوٹی سی رسی باندھنا۔ اِکتَرَبَ اِکتِرابًا واِکرَأَبَّ اِکرِئبابًا: سخت غمگین ہونا۔ الکَرْبُ ج کُرُوبٌ، والکُربۃُ ج کُرَبٌ: غم اور مشقت الکَرَبُ واحد کَرَبَۃٌ: ڈول کے دستہ پر کی چھوٹی رسی۔ الکَرَبَۃُ ج کَرَبٌ: گول لکڑی جس میں خیمہ کے ڈنڈے کا سرا رکھا جاتا ہے۔ الکَرائبُ ج کَرائِبُ: سخت مصیبت۔ الکَرِیبُ: مغموم، غمگین۔ الکَرِیبَۃُ ج کَرائِبُ (مونث الکَرِیبُ کا) سخت مصیبت۔ المُکْرَبُ: مضبوط رسی یا عمارت یا جوڑ وغیرہ۔ ۔ من المفاصل: پٹھوں سے بھرا ہوا۔ حافِرٌ مُکْرَبٌ: مضبوط کھر۔ المَکْرُوبُ: غمگین۔

۲۔ کَرَبَ ۔ کُرُوبًا: قریب ہونا۔ ت النارُ: آگ بجھنے لگنا۔ ت الشمسُ: آفتاب ڈوبنے کے قریب ہونا۔ فلانٌ: کھجور کے تنے کے قریب گری ہوئی کھجوریں کھانا، کہا جاتا ہے کَرَبَ یَفعَلُ یعنی وہ کرنے لگا، اس صورت میں یہ افعال مقاربہ میں سے ہے۔ کَرْبًا فلانٌ: گری ہوئی کھجوریں لینا۔ کَرَّبَ الرجلُ: چنی ہوئی کھجوریں کھانا۔ کارَبَ مُکارَبَۃً و کِرابًا ہُ: کے قریب ہونا۔ اَکرَبَ: قریب ہونا۔ الامرُ: قریب الوقوع ہونا۔ الاناءُ: برتن بھرنے کے قریب ہونا۔ القِربۃَ: مشک بھرنا۔ فی السیرِ: دوڑنا۔ تَکَرَّبَ: تنے کے قریب کی کھجوریں چننا۔ الکَرَبُ واحد کَرَبَۃٌ: کھجور کی ٹہنی کی موٹی چوڑی جڑیں۔ الکُرابۃُ، والکَرابۃُ ج اَکرِبَۃٌ: کھجور جو ٹہنی کی جڑ سے کٹنے کے بعد چنی جائے الاِکْراب (مص): جلد بازی، تم کہتے ہو۔ خذ رجلیك باکراب: یعنی جانے میں جلدی کرو۔ الکَرُوبِیُّونَ والکَرُوبِیَّۃُ واحد کَرُوبٌ: اور کبھی کاف کو شین سے بدل دیا جاتا ہے: یا اشرف ملائکہ یا مقرب فرشتے۔ عبرانی زبان میں کُرُوبِیم کہتے ہیں اور کبھی عبرانی لفظ کو ہی استعمال کرتے ہیں۔

۳۔ کَرَبَ ۔ کُرُوبًا: بے درخت اور بے پانی والی زمین میں کھیتی باڑی کرنا۔ کَرْبًا و کِرابًا الارضَ للزرع: کھیتی کے لئے زمین میں کھیتی باڑی کرنا۔ کَرَبَ الرجلُ: بمعنی کَرَبَ ۔ کُرُوبًا: الکَرِیبُ من الارض: بغیر پانی و بغیر درخت کے زمین۔

۴۔ الکِرابُ واحد کَرَبَۃٌ: وادی میں پانی بہنے کی جگہیں، کہا جاتا ہے۔ مابالدار کَرّابٌ: یعنی گھر میں کوئی نہیں۔ الکَرِیبُ: بانس کی گرہ، نانبائی کا بیلن۔ المِکرُوبُ (طب) ایسی زندہ کائنات جو دوربین یا خوردبین کے بغیر نظر نہیں آتی، یک خلیہ جو پانی، خون یا ہوا میں ہوتا ہے یہ متعدی امراض والے مریضوں سے تندرست لوگوں کو بیماریاں منتقل کرتا ہے خلیہ یونانی لفظ ہے جس کو عربی میں جرثومہ کہتے ہیں۔

۵۔ الکُرْبُجُ ج کَرابِجُ: دکان یا دکان کا سامان۔ الکِرباجُ: کوڑا (فارسی لفظ)۔ الکَرابِیجُ (ط) چند معجونوں کو ملا کر بنایا ہوا حلوہ جس کو گڑ ریوڑی کے ساتھ ملا کر کھایا جاتا ہے اسے کرابیج حلب: بھی کہا جاتا ہے۔

۶۔ کَربَدَ فی عَدوِہٖ: تیز دوڑنا۔ دوڑنے میں کوشش کرنا۔

۷۔ کَربَسَ: بیڑی پہنے ہوئے کی طرح چلنا۔ تَکَربَسَ من ظهر فرسه: گھوڑے کی پیٹھ سے گر جانا۔ الکِرباسُ ج کَرابیس: کھردرا کپڑا، شراب چھاننے کی چیز۔ رَجُلٌ مُکَربَسُ الرأسِ: گول سر والا مرد۔

۸۔ کَربَشَ: چھلانگ لگانے کے لئے ٹانگوں کو اکٹھا کرنا۔ بیڑی پڑے ہوئے کی طرح چلنا۔ الشیئَ: کو لینا اور باندھنا۔ تَکَربَشَ الجلدُ: کھال کا سکڑنا۔

۹۔ کَربَعَ ہُ: کو پچھاڑنا۔ الشیئَ بالسیف: کو تلوار سے کاٹنا۔ قوائمه: کی ٹانگیں جدا کرنا۔ تَکَربَعَ:

چوتڑوں کے بل گرنا۔

١٠۔ كَرْبَلَ: کیچڑ میں چلنا، پانی میں گھسنا۔ الشيءَ بالشيءِ: کو سے ملانا۔ ـــ الحنطةَ: گندم چھاننا، صاف کرنا۔ الكِرْبَالُ ج كَرَابِيلُ: گندم صاف کرنے والا اچھلنا، روئی دھننے کی کمان۔ الكَرْبَلَةُ (مص): پاؤں کی سستی، کہا جاتا ہے۔ جَاءَ يَمْشِي مُكَرْبِلًا: یعنی وہ اس طرح آیا گویا کیچڑ میں چل رہا ہے۔

١١۔ الكَرْبُونُ او الفحيم (ك): ایک مفرد جسم جو کہ کوئلہ بنانے کی تمام اقسام کا بنیادی عنصر ہے، تمام زندہ کائنات کی ترکیب میں دخل رکھتا ہے الماس ایک صاف بلوری عنصر ہے۔ الكَرْبُونَاتُ: ایک سفید رنگ کا سفوف کاربونک ایسڈ Carbonic acid اور ایک اور جسم سے مرکب ہے (یونانی)۔

كَرَبَ ـُ كَرْبًا ہ: کو رنج، تکلیف یا مصیبت پہنچانا، مغموم کرنا، تشویش میں مبتلا کرنا، ستانا۔ ـــ ہ: جانور پر بہت زیادہ بوجھ لاد دینا۔ أَكْرَبَ: جلدی کرنا، دوڑنا، دوڑ پڑنا۔ اِنْكَرَبَ و اِكْتَرَبَ: پریشان ہونا، رنجیدہ ہونا، مصیبت زدہ ہونا، تکلیف زدہ ہونا، بے چین ہونا، متفکر ہونا، بے تاب ہونا، اندیشناک ہونا، خائف ہونا، كَرْبٌ جمع كُرُوبٌ: پریشانی، تشویش، غم، افسوس، رنج، آزردگی، ملال، الم، مصیبت، تکلیف، اندیشہ، چنتا، تردد، فکر، خوف، خدشہ، تشویش، پریشانی، بے چینی، اضطراب، عذاب، اذیت، دماغی الجھن، ذہنی کرب۔ كُرْبَةٌ جمع كُرَبٌ: بمعنی كَرْبٌ۔ مَكْرُوبٌ و مُكْتَرِبٌ: غمگین، پریشان، رنجیدہ، ملول، غم زدہ، آزردہ، تکلیف زدہ، مصیبت زدہ، خائف، بے چین، متفکر، بے تاب، ڈرا ہوا، دہشت زدہ، خوف زدہ، بوکھلایا ہوا، گھبرایا ہوا۔

كَرِبٌ: کریب (سیاہ، ریشم یا روئی کا شکن دار کپڑا وغیرہ)

كَرُوبٌ و كُرُوبي جمع كَرُوبِيُونَ و كَارُوبِيمُ: فرشتہ اعظم

كُرْبَاجٌ و كِرْبَاجٌ جمع كَرَابِيجُ: کوڑا، درّا۔

كِرْبَاسٌ جمع كَرَابِيسُ: سفید روئی کا کپڑا۔

كِرْبَالٌ جمع كَرَابِيلُ: روئی تومبنے کی کمان، موٹے سوراخوں والی چھلنی۔

كَرْبَلَا: عراق کے ایک شہر کا نام۔

كَرْبُونٌ: کوئلہ ورق کربون: کاربن پیپر۔

كُرَّاتٌ (كُرَّاتٌ): پیاز کا سا پودا، گندنا۔

أَكْرَثُ: کھتی دار یا بل دار (بال) پیچ دار (بال) گھونگر والے (بال)

كَرْتَنَ علي: کو قرنطینہ میں رکھنا، لمبی قید میں رکھنا۔ تَكَرْتَنَ: قرنطینہ میں رکھا ہوا ہونا۔

كَرْتُونٌ جمع كَرَاتِينُ: گتا، گتے کا ڈبہ۔

كرت: كَرْتَحَهُ: کو پچھاڑنا، تَكَرْتَحَ في مشيه: تیزی سے گزر جانا۔

كرث: ١۔ كَرَثَ ـِ كَرْثًا و أَكْرَثَ الغمُّ فلانًا: کو سخت غمگین کرنا۔ اِكْتَرَثَ بالامر: کی پرواہ کرنا، کہا جاتا ہے۔ هو لا يكترث لهذا الامر: وہ اس معاملہ کی پرواہ نہیں کرتا۔ اِنْكَرَثَ الحبلُ: رسی کا ٹوٹنا۔ الكَارِثُ مونث كَارِثَةٌ ج كَوَارِثُ: غم انگیز معاملہ۔ الكَرِيثُ: غم انگیز معاملہ کہا جاتا ہے۔ انهٗ لكريث الامر: جبکہ بزدلی کرے اور پیچھے ہٹے۔

٢۔ الكُرَّاثُ والكَرَّاثُ واحد كَرَّاثَةٌ: گندنا، بدبودار قسم کی سبزی، جس کی بعض قسمیں لہسن سے مشابہ ہوتی ہیں بعض قسمیں سالانہ ہوتی ہیں اور بعض اس سے بھی زیادہ دیر تک رہتی ہیں یہ ان علاقوں میں ہوتی ہیں جن کی آب و ہوا معتدل ہوتی ہے اس کے تنے کو پکا کر کھایا جاتا ہے اور اس کے استعمال سے پیشاب زیادہ آتا ہے۔ الأَنْدَلُسِيّ او القُفْلُوط: یہ ایک قسم کی سبزی ہے اس کا حجم بہت چھوٹا ہوتا ہے مشرق وسطی میں کم کاشت کی جاتی ہے اس کا چھلکا مسالہ بنانے کے کام آتا ہے اس کے پتوں کو۔ سلاد میں ملایا جاسکتا ہے۔

٣۔ كَرِثَ و تَكَرَّثَ الشَّعَرُ ونحوهُ: بال وغیرہ کا گنجان ہونا۔ الكِرْثِئُ: تہ بتہ بادل، انڈے کے اوپر کا چھلکا۔ الكِرْثِئَةُ و الكُرْثَاةُ: گنجان سبزی۔

كَرَثَ ـُ كَرْثًا ہ: کو افسردہ کرنا، پریشانی میں ڈالنا، تشویش میں ڈالنا، مغموم کرنا، تکلیف دینا، پر دباؤ ڈالنا، کو ایذا دینا، أَكْرَثَہ بمعنی كَرَثَہ۔ اِكْتَرَثَ ل: کی نگہداشت کرنا، پر توجہ دینا، میں دلچسپی لینا۔ كَرِيثٌ: افسردہ، پریشان، تشویش میں مبتلا، تکلیف زدہ، روحانی اذیت میں مبتلا، تشویش زدہ، مصیبت میں مبتلا، تنگ کیا ہوا، ناراض کیا ہوا كَرَّاثٌ و كُرَّاثٌ (بمعنی كُرَّاتٌ) پیاز کا سا پودا، گندنا۔ اِكْتِرَاثٌ: توجہ، نگہداشت، دلچسپی، التفات، دھیان، فکر، تشویش۔ كَارِثٌ: دباؤ ڈالنے والا، جابرانہ، ظالمانہ، تکلیف دہ، درد انگیز، ضرر رساں، قِلَّةُ الاكتراث: بے اعتنائی، بے توجہی، عدم دلچسپی كَارِثَةٌ جمع كَوَارِثُ: شامت، آفت، عظیم تباہی، كَارِثَةُ الامطار: قدرتی آفت، تیز و تند بارشیں۔

كرج: كَرِجَ ـَ كَرَجًا و كَرَّجَ و أَكْرَجَ و تَكَرَّجَ الخبزُ: خراب ہونا اور اس کے اوپر پھپھوندی لگنا عوام اسے عفن سے تعبیر کرتے ہیں۔ الكُرْجُ واحد كُرْجِيٌّ: لوگوں کی ایک قوم ـ والكُرَّجُ: بچھیرے کی شکل کی ایک چیز جس پر کھیلتے ہیں (فارسی)۔ الكُرَّجِيُّ: مخنث، ہیجڑا۔

كرح: الكِرْحُ ج أَكْرَاحٌ: راہب کی کوٹھڑی (سریانی)

كرخ: كَرَخَ ـَ كَرْخًا الماءَ الى مواضعه: کو اس کی جگہوں کی طرف چلانا۔ الكَرْخَانَةُ: کارخانہ۔ مولدین قحبہ خانہ کے معنی میں استعمال کرتے ہیں۔ (فارسی)

كرد: ١۔ كَرَدَ ـُ كَرْدًا الدابةَ: کو ہانکنا۔ ـ العدوَّ: دشمن کو ہٹانا۔ كَارَدَ مُكَارَدَةً ہ: کو دفع کرنا۔ ہٹانا۔

٢۔ كَرَدَ ـُ كَرْدًا الشيءَ: کو کاٹنا۔ الكَرْدُ: گردن کی جڑ کہا جاتا ہے۔ اخَذَهٗ بكَرْدِهٖ اوْبكَرْدَنِهٖ: اس نے اس کی گردن کو پکڑ لیا۔ کی جڑ (گدی)

٣۔ كَرْدَحَ: پستہ قد شخص کی طرح دوڑنا۔ تَكَرْدَحَ في عَدْوِهٖ: پستہ قد شخص کی طرح دوڑنا۔ جیسے لڑھک رہا ہو۔ الكُرَادِحُ: پستہ قد شخص۔ الكِرْدَاحُ: دوڑنے میں قریب قریب قدم رکھنے والا۔ الكَرْدَحَةُ (مص): تیز دوڑ۔

٤۔ كَرْدَحَ فُلانًا: کو پچھاڑنا۔

٥۔ الكِرْدِحُ: مضبوط مرد۔ بڑھیا۔ المُكَرْدَحُ: ذلیل و خوار۔

٦۔ كَرْدَسَ: بیڑی پڑے ہوئے کی طرح چلنا۔ ــــ الخيلَ: گھوڑوں کو جمع کرنا اور دستہ دستہ بنانا۔ ــــ الشيءَ: کو باندھنا اور بیڑی ڈالنا۔ كُرْدِسَ الرجلُ: کے ہاتھ پاؤں اکٹھا باندھا جانا۔ تَكَرْدَسَ: سکڑنا اور بعض کا بعض پر جمع ہونا۔ الكُرْدُوسُ: کندھے کی ہڈی۔ الكُرْدُوسَةُ ج كَرَادِسُ و كَرَادِيسُ: ہر ہڈی جس پر گوشت ہو۔ ہر جوڑ کی دونوں ہڈیاں، گھوڑوں کا بڑا گلہ۔ كَرَادِيسُ الفَرَسِ: گھوڑے کے جوڑ۔ المُكَرْدَسُ: گٹھے بدن والا اصل میں یہ یونانی لفظ تھا اسے عربی بنایا گیا ہے۔

٧۔ كَرْدَسَ الحمارَ: گدھے کو تیز ہانکنا۔ ــــ ہ: کو پچھاڑنا۔

٨۔ كَرْدَمَ: موٹے پستہ قد کی طرح دوڑنا۔ ـــ القومَ: کو جمع کرنا۔ تَكَرْدَمَ: گھبرا کر دوڑنا۔ الكَرْدَمُ ج كَرَادِمُ: بہادر۔ ـــ من الرجال: موٹا پستہ قد۔ الكُرْدُومُ من الرجال ج كَرَادِيمُ: موٹا پستہ قد۔

٩۔ الكَرْدِينَالُ ج كَرَادِلَةٌ: (کارڈینال) گرجا کا ایک

اونچا عہدہ۔

○ الکُرد: کردلوگ بلاد الکُرد: کردستان کُردِی: کردی جمع اکراد: کردلوگ جبلُ الاکراد: کردی پہاڑیاں، کردستان۔ کَردَس ہ: کا ڈھیر لگانا۔ — ہ/ہ: کو کھچا کھچ بھرنا، کا ہجوم کرنا۔

○ کِردان جمع کَرادِین: ہار، چمپاکلی۔

کرز: کَرَزَ۔ کُرُوزًا: داخل ہونا، پوشیدہ ہونا۔ — الی فلان: کی پناہ لینا۔ کَارَزَ مُکَارَزَۃً الی المکان: دوڑ کر مکان میں چھپنا۔ — عنہ: سے بھاگنا۔ — ہ: سے بھاگنا اور آگے بڑھنے کی کوشش کرنا۔ الکُرزُ ج اَکرَاز و کِرَزَۃٌ: چرواہے کا تھیلا، چھوٹی بوری۔ الکُرَازُ ج کِرزَانٌ والکُرَّازُ: شیشی، تنگ سروالا کوزہ۔ الکَرَّازُ ج کَرَارِیزُ (ح) چرواہے کا تھیلا اٹھانیوالا بے سینگ کا مینڈھا کیونکہ سینگوں والا مینڈھا سینگوں سے ٹکراتا رہتا ہے۔ — من المعز: گھنٹی دار بکری جس کے پیچھے ریوڑ چلتا ہے۔

۲۔ کَرَزَ — کَرزًا: وعظ کرنا اور انجیل کی بشارتیں سنانا۔ (سریانی)۔ الکَارِزُ والکَارُوزُ: انجیل کا واعظ۔ الکِرَازَۃُ: مسیحی حقائق کا وعظ۔

۳۔ کَرَّزَ البازیَ: باز کو سدھانے کے لئے آنکھوں کو سینا اور کھلانا حتی کہ وہ سیکھ جائے۔ الکُرَّزُ ج کَرَارِزَۃ (ح): باز۔ و الکُرَّزِیُّ والمُکَرَّزُ: لئیم، خبیث۔

۴۔ کُرِّزَ البازِیُ: باز کے پروں کا گرنا۔ کَارَزَ مُکَارَزَۃً القومَ: ایک چیز کو چھوڑ کر دوسری کو لینا۔

۵۔ کُرز الجُعَلِ ج اَکرَازٌ و کِرَزَۃٌ: گبریلا کی گولی۔ الکَرزُ واحد کَرزَۃٌ (ن) پھولوں والا ایک پودا جو ابتدائی طور پر ایران میں اگا اس کا پھل شفتالو کی طرح لیکن اس سے ذرا چھوٹا ہوتا ہے اسے تازہ بھی کھایا جاتا ہے اور مشروبات کی تیاری میں بھی استعمال کیا جاتا ہے اب یہ تمام معتدل آب و ہوا والے علاقوں میں کاشت کیا جاتا ہے۔ (یونانی) الکُرَّزُ ج کَرَارِزَۃٌ: حاذق ماہر، نجیب۔ الکَرِیزُ: پنیر۔

۶۔ کَرزَمَ کَرزَمَۃً الرجُلُ: دوپہر میں کھانا۔ الکَرزَمُ: بہت کھانے والا، چھوٹی ناک والا، کلہاڑا۔ الکِرزِمُ ج کَرَازِمُ والکِرزِیمُ ج کَرَازِیمُ: کلہاڑا، سخت مصیبت۔

○ کَرز و کَرَازَۃ: وعظ، انجیل کا وعظ یا خطبہ، الکَرَازَۃُ المَرقُسِیَۃ: عیسائی ولی مرقس کا مشنری صوبہ (میدان)، مصری عیسائی قبیلہ کا دائرہ اختیار۔ تَکرِیز جمع تکاریز: نیاز، نیاز، چڑھاوٗ، اشیرباد (عیسائیت میں)۔ کَرز واحد کَرزَۃ: گیلاس، شاہ دانہ۔ کَرزِی: گیلاس جیسا سرخ۔

کرس: کَرَسَ البناءَ: عمارت کی بنیاد رکھنا۔ اَکرَسَ المکانُ: کا بول و براز سے لتھڑنا۔ — ہ: کو بول و براز والی جگہ میں داخل کرنا۔ تکَرَّسَ: بنیاد رکھا جانا۔ — الشیئُ: تہ بتہ ہونا اور سخت ہونا۔ — اُسُّ البناء: عمارت کی بنیاد کا مضبوط ہونا، لتھڑنا۔ الحبَّ ونحوَہ: دانہ وغیرہ جمع کرنا۔ الکِرسُ ج اَکرَاس'' جج اَکَارِسُ و اَکَارِیسُ: اصل، بول و براز سے لتھڑا ہوا، ہر چیز کا ڈھیر، بکریوں کے بچوں کا باڑہ۔ کِرسُ الحوض: حوض کے اردگرد بول و براز سے لتھڑی ہوئی زمین۔ الکُرَّاسُ والکُرَّاسَۃُ ج کَرَارِیسُ: کتاب کا جزء، پمفلٹ الکُرسِیُّ ج کَرَاسِیُّ و کَرَاسِ: تخت، کرسی، جس پر بیٹھا جائے، (کہا جاتا ہے۔ اجعل لهذا الحائط کرسیا: اس دیوار کے لئے پشتہ بنادو) علم کہا جاتا ہے۔ هو من اهل الکرسی: یعنی وہ اہل علم میں سے ہے۔ — الرسولیُّ: پادری کا مرکز اعمال۔ کُرسِیُّ المَلِكِ: تخت شاہی۔ کُرسِیُّ الاسقفِ: پادری کی اقامت گاہ۔ کُرسِیُّ الجوزاء (فلك): مجمع النجوم کا ایک ستارہ۔ الکَرَاسِیُّ: علماء۔ الکِریَاسُ ج کَرَایِیس: چھت کے اوپر پاخانہ المُکرَسُ (مفع) من القلائد: دودھاگوں میں علیحدہ علیحدہ موتی اور مہرے کو گوندھ کر بڑے مہروں سے جوڑا ہوا ہار۔ المُکَرَّسُ (مفع): جوان پستہ قد پر گوشت۔ — من القلائد: بمعنی المُکرَس

۲۔ کَرَّسَ الشیئَ لہُ: کو کیلئے وقف کرنا، خاص کرنا۔ — نفسَہُ علی الشیئ: کیلئے وقف ہونا۔ الاسقفُ البیعۃَ او الاوانی الکنسیَّۃَ وَ غَیرَھا: پادری کا گرجے اور گرجے کے برتنوں وغیرہ کو وقف کرنا، (خدمت الہی کے لئے مخصوص کرنا)۔ تَکَرَّسَ: وقف ہونا، خدمت اللہ کے لئے مخصوص ہونا۔ اِنکَرَسَ علیہ: پراونڈھا ہونا۔ — فی الشیئ: میں اونڈھا ہو کر داخل ہونا۔

۳۔ الکَرَوَّسُ: بڑے سروالا۔ ہر ضخیم چیز، سیاہ۔

۴۔ الکَرسَتہ فی اصطلاح السکّافین: جوتی بنانے والا چمڑہ۔ تاجر الکرستہ: چمڑے کا تاجر (ترکیہ)

۵۔ کَرسَعَ کَرسَعَۃً الرجُلُ: دوڑنا۔

۶۔ کَرسَعَ کَرسَعَۃً فلانًا: کے گٹے کے چھنگلیا والے حصے پر مارنا۔ الکُرسُوعُ ج کَرَاسِیعُ: گٹے کا چھنگلیا کی طرف کا حصہ۔ کُرسُوعُ القدم: ٹخنے کا جوڑ۔ المُکَرسَعُ مونث مُکَرسَعَۃٌ: گٹے کے چھنگلیاں کی طرف ابھرا ہوا حصہ والا۔

۷۔ الکُرسَعَۃُ والکُرسُوعَۃُ: لوگوں کی جماعت۔

۸۔ کَرسَفَ الدابَّۃَ: چوپایہ کی کونچ کاٹنا۔ — البعیرَ: اونٹ کے پاؤں کس کر باندھنا۔ — الدواۃَ: دوات میں صوف ڈالنا۔ تکَرسَفَ: کونچ کٹنا، پاؤں بندھنا، دوات میں صوف پڑنا۔ — الشیئُ: بعض کا بعض میں داخل ہونا۔ الکُرسَافَۃُ: آنکھ کی کدورت اور سیاہی۔ الکُرسُفُ والکُرسُوفُ: روئی۔ الکُرسُفَۃُ والکُرسُوفَۃُ: روئی کا ٹکڑا۔ دوات کا صوف۔

۹۔ الکِرسِنَّۃُ والکِرسَنَّۃُ (ن): ایک پھلی دار پودا جو چارہ کے کام آتا ہے۔

○ کَرَّسَ ہ: (عمارت) کی بنیاد رکھنا۔ تکَرَّسَ: متحد رہنا، مربوط رہنا، کُرسِی جمع کَرَاسِی و کَرَاسٍ: کرسی، تخت۔ اسقف کا علاقہ، نشست، پروفیسر کا عہدہ، یونیورسٹی کی پروفیسری، بنیاد، پایا، نیو، گولی (مشین کا پرزہ) کرسی بِیل یا کرسی بِلّی: بال، بیرنگ، کرسی دائِر: چول اور چھلے والا اسٹول، گھومنے والا اسٹول، گھومنے والی کرسی۔ الکرسی الرَّسُولی: داعی کا علاقہ۔ کرسی طویل: آرام کرسی یا صوفہ، کرسی المَلِك: تخت شاہی کرسی المَملَکَۃ: راجدھانی، دارالسلطنت، دارالحکومت۔ کرسی ھزّاز: جھولنے والی کرسی، جھولا کرسی۔ اُستاذ کرسی: مکمل پروفیسر۔ کُرَّاسَۃ جمع کراسات و کراریس: چوبیس تختے کاغذ، کتابچہ، نوٹ بک، کاپی بک، نقشوں کی کتاب، خاکوں کی کتاب، رسالہ، پمفلٹ، گلدستہ (کتاب کا) کَرَّسَ ہ: (عیسائیت میں) کسی چیز کو دینی کام کے لئے وقف کرنا۔ — ہ: اصولوں کو (مثلاً) مقدس قرار دینا۔ — ہ ل: کو سے منسوب کرنا، کو کی نذر کرنا۔ تَکرِیس: نذر نیاز، وقف، انتساب، رسومات کے ساتھ آغاز، افتتاح (مسیحیت میں) نذر، وقف، تمہید، کتاب معنون کرنے کا مقدمہ، نذر کرنا، وقف کرنا، مُکَرَّس: نذر کیا ہوا، وقف کیا ہوا، دینی کام کے لئے وقف شدہ۔ ماءٌ مُکَرَّس: متبرک پانی۔

○ کُرسُوع جمع کَرَاسِیع: کلائی کی ہڈی

○ کَرسَفَ ہ: کسی جانور کی کونچیں کاٹنا، کِرسِنَّۃ وکِرسَنَّۃ: پھلی دار پودے جو چارے کے کام آتے ہیں۔

کرش: ۱۔ کَرِشَ — کَرَشًا الجلدُ: آگ سے کھال سکڑنا۔ — الرجُلُ: تنہائی کے بعد جماعت والا ہونا۔ کَرَّشَ: ترش روئی کرنا۔ مُکَرَّشَۃ: (ایک قسم کا کھانا) بنانا۔ تکَرَّشَ القومُ: اکٹھا ہونا، جمع ہونا۔ —

وجھُہٗ: ترش رو ہونا۔ اِسْتَکْرَشَ الرجُلُ: تیوڑی چڑھانا اور ترش روئی کرنا۔ ـــ الجدیُ: بکری کے بچے کا بڑے پیٹ والا ہونا اور وہ کھانا شروع کر دے۔ ـــ ت اِنفَحۃُ الجدی: بکری کے بچے کے انفحہ کا کرش ہونا۔ (بکری کا بچہ جب تک کچھ نہ کھائے اور صرف دودھ پیتا رہے تو اس کی آنت کو انفحہ کہتے ہیں اور جب وہ کچھ کھانے لگے تو پھر کرش کہتے ہیں۔ الکِرْشُ والکَرِشُ ج کُرُوْشٌ: کھروں والے اور جگالی کرنے والے جانور کی اوجھ (مونث) ـــ ج اَکْرَاشٌ و کُرُوْشٌ: خوشبو کا ڈبہ، کپڑے کی گٹھڑی، لوگوں کی جماعت، مرد کے اہل وعیال، چھوٹی اولاد۔ (ن) ایک بہترین قسم کی گھاس جسے کھا کر اونٹ اور گھوڑے موٹے ہو جاتے ہیں۔ کَرِشُ القوم: قوم کا بڑا حصہ۔ کَرِشُ کُلِّ شَیئٍ: ہر ایک چیز کا اجتماع۔ الاَکْرَشُ من الرجال مونث کَرْشَاءُ ج کُرْشٌ: بڑے پیٹ والا۔ اور بقول بعض زیادہ مال والا۔ قَدَمٌ کَرْشَاءُ: پرگوشت بھرے ہوئے تلوے اور چھوٹی انگلیوں والا قدم۔ اَتَانٌ کَرْشَاءُ: بھرے ہوئے کوکھ والی گدھی۔ دَلْوٌ کَرْشَاءُ: بڑا ڈول۔ التَّکْرِیْشَۃُ (ط): اوجھ میں پکا ہوا کھانا۔ المُکَرَّشَۃُ (ط): گوشت وغیرہ پر مشتمل کھانا جو اوجھ کے ٹکڑے میں پکایا جاتا ہے۔

۲۔ الکَرْشَنَۃُ: عربی حروف کو اجنبی حرفوں کے انداز میں لکھنا یا اس کے برعکس کرنا۔ الکَرْشُوْنِیُّ: عربی الفاظ جو سریانی حروف میں لکھے جائیں (سریانیہ)۔

○ کَرِشَ ـــَ کَرَشًا: جھریاں پڑنا، شکن پڑنا، مرجھانا، سوکھ کر جھری دار ہونا، پرشکن ہونا، بل ڈلنا، اینٹھنا، چیں بہ جبیں ہونا۔ کَرَّشَ: اپنے چہرے پر جھریاں ڈالنا، شکن ڈالنا، بھنویں سکوڑنا، تیوری چڑھانا، چیں بہ جبیں ہونا، خفگی کی نگاہ سے دیکھا، گھورنا، آنکھیں نیلی پیلی کرنا، گھر کنا، چشم نمائی کرنا۔ تَکَرَّشَ بمعنی کَرِشَ کِرْشٌ و کَرِشٌ (مونث) جمع اَکْرَاشٌ و کُرُوْشٌ: پیٹ، شکم، توند۔ کِرْشَۃٌ: آنت، انتڑی، اوجھڑی، آنتیں، انتڑیاں۔ کَرِیشۃ: کریب (کپڑے کی ایک قسم) اَکْرَشُ اور مُکْرِشٌ: توندوالا، توندل، بڑے پیٹ والا۔

کرص: کَرَصَ ـِ کَرْصًا الشیئَ: کو کوٹنا، ہاتھ سے نچوڑنا۔ کَرَّصَ: پنیر کھانا۔ الکَرِیْصُ: پنیر، پنیر بنانے کی جگہ۔ اِکْتَرَصَ الشیئَ: کو جمع کرنا۔ المِکْرَصُ: دودھ دوہنے کا برتن۔

کرض: کَرَضَ ـُ کَرْضًا الشیئَ: کو تہہ بتہ رکھنا۔

کرظ: کَرَظَ ـ کَرْظًا فی عرض فلان: کو طعنہ دینا، کی عزت میں عیب لگانا کہا جاتا ہے۔ ھُوَ مَکْرُوْظُ الحَسَبِ: اس کا حسب معیوب ہے۔

کرع: کَرَعَ ـَ کَرْعًا: کی پنڈلی پر تیر مارنا۔ کَرِعَ ـَ کَرَعًا: پنڈلی کی تکلیف کی شکایت کرنا، پایہ کھانے کا شوقین ہونا، باریک پنڈلی والا ہونا۔ ـــ ت الساقُ: پنڈلی کے اگلے حصہ کا باریک ہونا۔ تکرَّعَ الرجُلُ: وضو کرنا، اطراف اعضاء پر پانی بہانا۔ الکَرَعُ: جانور کی ٹانگیں، کمینے فرد یا یہ لوگ، جنہیں جانور کی ٹانگوں سے تشبیہ دی گئی ہے، کمینی طبیعت کا/ کے مالک، واحد اور جمع دونوں کے لئے مستعمل ہوتا ہے، کہا جاتا ہے۔ رَجُلٌ کَرَعٌ ورِجَالٌ کَرَعٌ۔ الکُرَاعُ ج اَکْرُعٌ واَکَارِعُ: گائے اور بکری کے پائے (مذکر ومونث) بعض کے بقول کُراع ٹخنوں کے نیچے کے حصہ کو کہتے ہیں۔ والکُرَاعُ مِنَ الانسانِ: گھٹنے سے نیچے کی پنڈلی، گھوڑے، گدھے، خچر، ہر شئے کا کنارہ۔ کُرَاعُ الارْضِ: زمین کا گوشہ کہا جاتا ہے۔ اِمْشِ فِی کُرَاعِ الطَّرِیْقِ: یعنی راستے کے کنارے پر چلو۔ اَکَارِعُ الارْضِ: زمین کی آخری حدیں الکُرَاعِیُّ: پائے بیچنے والا۔ الکَرَّاعُ: کم تر لوگوں کا ہم نشیں۔ الاَکْرَعُ: پتلی پنڈلیوں والا۔ فَرَسٌ مُکْرَعُ القَوَائِمِ: مضبوط ٹانگوں والا گھوڑا۔

۲۔ کَرَعَ ـَ کَرْعًا و کُرُوْعًا فی الماء او الاناء: پانی یا برتن میں منہ لگا کر پانی پینا۔ کَرِعَ ـــ کَرَعًا و کُرُوْعًا فی الماء اولاناء: منہ لگا کر پانی پینا۔ کَرَعَتِ السماءُ: آسمان کا بارش برسانا۔ اَکْرَعَ القومُ: کو منہ سے پانی پینے کے قابل پانا۔ ـــ ہٗ الصیدُ: سے شکار کا قریب ہونا۔ الکَارِعُ (فا): پانی میں غوطہ لگانے والا پئے یا نہ پئے۔ الکَارِعَۃُ ج کَارِعَاتٌ، الکَارِعُ کی مونث۔ الکَارِعَاتُ: پانی کے اوپر کھجور کے درخت۔ الکَرَعُ (مص): منہ لگا کر پینے کے قابل پانی۔ الکَرَّاعُ: (اسم مبالغہ فعّال کے وزن پر) بارش کے پانی سے اپنے جانوروں کو سیراب کرنے والا۔ الکَرِیْعُ: برتن نہ ہونے کی وجہ سے چلو بھر کر دریا سے پانی پینے والا۔ المَکْرَعُ ج مَکَارِعُ: جانوروں کے پانی پینے کی جگہ۔ المُکْرَعَۃُ من النخیل وغیرہ: پانی میں لگائے ہوئے کھجور وغیرہ کے درخت۔

○ کَرَعَ و کَرِعَ ـــ کَرْعًا و کُرُوعا: چسکی لینا، ہونٹوں سے تھوڑا تھوڑا پینا۔ تَکَرَّعَ: پاؤں دھونا، ٹانگیں دھونا (نماز کی تیاری کرتے ہوئے) وضو کرنا، ڈکار لینا۔ کَرْعَۃ: چسکی، چسکی لینا، وہ مقدار جو ایک دفعہ نگلی جا سکے۔ کُرَاع (مذکر ومونث) جمع اَکْرُع و اکارِع: پاؤں، خصوصاً بھیڑ یا بیل کے پائے، ٹانگ، حد، انتہا، اکارِعُ الاَرض: زمین کے دور ترین علاقے۔ تَکْرِیْعَۃ: ڈکار لینا، ڈکار، کارِع جمع کَوَارِع: پاؤں، جانوروں کے پائے، ٹخنہ، ٹخنہ کی ہڈی، جمع بھیڑ کے پایوں سے تیار کیا ہوا کھانا۔ کَرَفس: اجوائن خراسانی۔

کرف: کَرَفَ ـِ کَرْفًا و کِرَافًا و اَکْرَفَ الحمارُ وغیرُہٗ: گدھے وغیرہ کا پیشاب کو سونگھ کر سر اٹھانا اور ہونٹوں کو پلٹنا۔ ـــ الشیئَ: کو سونگھنا۔ الکِرْفُ: ایک ہی چمڑے کا ڈول۔

۲۔ الکَرَّافِیَّۃُ (عند العامۃ): چھوٹی گردن اور کھلے جسم والی صراحی (اطالوی زبان)۔

۳۔ کَرْفَأَتِ القِدْرُ: ہانڈی کا جھاگ دینا۔ ـــ القومُ: خلط ملط ہونا۔ تَکَرْفَأَ السحابُ: بادل کا تہہ بتہہ ہونا۔ الکِرْفِئُ: بلند بادل اور اس کے ایک حصہ کو کِرْفِئَۃٌ کہتے ہیں، انڈے کے اوپر کا چھلکا۔

۴۔ اَلْمُکَرْفَحُ: بدصورت چہرہ والا۔

۵۔ کَرْفَسَ کَرْفَسَۃً: بیڑی پڑے ہوئے کی طرح چلنا۔ ـــ البعیرَ: کو تنگ باندھنا۔ تکرْفَسَ: بعض کا بعض میں داخل ہونا۔ الکُرْفُسُ (ن): روئی۔ الکَرَفْسُ (ن): جوائن کی نسل کی ایک سبزی ہے جو بحر متوسط کے ساحلوں اور دیگر کئی علاقوں میں بھی کاشت کی جاتی ہے ابتدائی طور پر اس کو طبی پودے کے طور پر اگایا گیا تھا بعد میں یہ غذائی اجناس میں شامل ہوگئی اور اس کی مختلف قسمیں ہیں ان میں سے ایک کَرَفْسٌ کَرَنْبِیٌّ ہے جس کی جڑیں کھائی جاتی ہیں۔ (سریانیہ)۔

کرک: الکُرْکِیُّ: ج کَرَاکِیُّ (ح): سارس نام کا ایک پرندہ مٹیالہ رنگ، گردن اور ٹانگیں لمبی، دم بالکل چھوٹی، تھوڑے گوشت والا، کبھی کبھی پانی میں رہتا ہے۔ الکَرْکِیُّ: مثلاً تقطیر کے لئے مستعمل ہے (عامی زبان میں)

۲۔ الکَرْکَدَّنُ (ح): گینڈا، بہت بڑے کھردار جسم اور بالوں سے عاری چھوٹی ٹانگوں اور مضبوط جسم والا جانور، ٹانگیں چھوٹی جبکہ جسم مضبوط، سر پہ ایک سینگ ہوتا ہے، بعض قسموں میں ایک سینگ کے اوپر ہی ایک اور سینگ ہوتا ہے اس کو ھِرْمِیس اور وَحِیدُ القرن بھی کہتے ہیں (فارسیہ)

۳۔ کَرْکَسَ الشیئَ: کو رد کرنا، ہٹانا۔ ـــ الدابَّۃَ: چوپائے کو باندھنا ـــ و تَکَرْکَسَ الانسانُ: اوپر

سے نیچے لڑھکنا۔

۴۔ الکُرکُمُ: مصطگی (ن) زعفران (ن): مصطگی ایک نباتات کی جڑ جو ورس یا اس کے مشابہ ہے۔ (دیکھو الورس)

۵۔ الکُرکُندُ: سرخ رنگ کا گوند، گینڈا۔

○ کُرک: پوستین، سمور، جانور کی ملائم کھال۔ کَرکَۃ: عرق نکالنے، مقطر کرنے یا جو ہر کشید کرنے کا آلہ یا بوتل۔ بھبکا۔ قرنبیق۔ کُرکِی جمع کَراکِی: کلنگ، کرکول، سارس، لق لق۔ کَرّاکَۃ جمع کَرّاکات: دریاؤں وغیرہ کی تہہ سے کیچڑ نکالنے کی مشین (ڈریج) اصلاحی قید خانہ۔

○ کَرکَبَ ہٗ: کو بے ترتیب کرنا، تلے اوپر کر دینا، درہم برہم کر دینا، گڈ مڈ کر دینا۔ — شور برپا کرنا۔ کَرکَبَۃ: بے ترتیبی، افراتفری، پراگندگی۔ ابتری۔ خلط ملط، بدنظمی، گڑبڑ۔

○ کَرکَدَّن و کَرکَدَن: گینڈا، کرکدن، کرکدن بحری: ایک سینگ والی ڈھیل مچھلی جو بحر شمال میں ہوتی ہے۔ کَرکَرَ ہٗ: کو دہرانا، مکرر کرنا، بار بار کہنا یا کرنا۔ — پیٹ کا گڑگڑانا، گدگدی ہونا۔ لطف آنا۔ کَرکَر فی الضحک: کھلکھلا کر ہنسنا، زور سے ہنسنا، کَرکَرَۃ: اونچی آواز میں ہنسی، پیٹ کی گڑگڑاہٹ

○ کُرکُم: پسی ہوئی (ہلدی)، زرد چوب، ہلدی پطرس۔

○ کُرکُند: مختلف رنگوں کا لعل، یاقوت۔ جھینگا مچھلی۔

○ کَرکوز: نقلی کھیل۔

○ کَرکون: تھانہ، پولیس چوکی۔

کَرَمَ ـُ کَرماً ہٗ: پر کرم میں غالب ہونا، کہا جاتا ہے کَارَمَہٗ فَکَرَمَہٗ: اس نے اس سے کرم میں مفاخرت کی اور غالب ہوگیا۔ کَرُمَ ـُ کَرَماً و کَرَمَۃً و کَرَامَۃً: سخی اور فیاض ہونا، عزیز و نفیس ہونا۔ السحابُ: بادل کا بارش لانا۔ کَرَّمَ تکریماً و تکرِمَۃً ہٗ: کی تعظیم کرنا۔ تنزیہ کرنا۔ کَرَّمَ اللّٰہُ وَجہَہٗ: اللہ تعالیٰ انہیں باعزت کرے۔ — و کُرِّمَ السَّحابُ: بادل کا بہت پانی والا ہونا۔ کارَمَ ہٗ: پر کرم میں مفاخرت کرنا۔ — کَارَمتُ فُلاناً: میں نے اس کے پاس ہدیہ بھیجا تاکہ وہ بدلہ دے۔ اَکرَمَ: کریم اولاد والا ہونا — فلاناً: کی تعظیم کرنا — نفسَہٗ عن المعاصی: خود کو گناہوں سے بچانا، محفوظ رکھنا، تعجب کے موقع پر بولا جاتا ہے۔ مَا اَکرَمَہٗ لی: یعنی وہ میری کس قدر تعظیم کرتا ہے اور فعل رباعی سے ہونے کی وجہ سے یہ شاذ ہے۔ تَکَرَّمَ: بتکلف کرم کرنا۔ — و تَکَارَمَ عن کذا: سے بچنا، دور رہنا۔ اِستَکرَمَ: عمدہ عمدہ چھانٹ لینا۔ — الشیئَ: اچھی چیز طلب کرنا، اچھی چیز پانا۔

الکَرمُ ج کُرُومٌ واحد کَرمَۃ: (ن) انگور کی بیل، اس کا اصلی گہوارہ ایشیا کوچک ہے قدیم زمانے سے بحر متوسط کے کناروں پر اگائی جا رہی ہے وہیں سے پوری دنیا میں پھیلی۔ تازہ اور خشک دونوں قسم کا انگور کھایا جاتا ہے انگور سے نبیذ، عرق اور شیرہ بنایا جاتا ہے۔ فصیل والا گنجان باغ انگور، بعض کے نزدیک اسے کرم اس لئے کہا جاتا ہے کہ اس سے بنائی جانے والی شراب سخاوت اور کرم پر ترغیب دیتی ہے۔ ہار۔ بِنتُ الکَرمِ او الکَرمَۃِ او الکُرُومِ: شراب کہا جاتا ہے۔ اَفعَلُ ذَالِکَ و کَرماً و کُرمَۃً و کُرمَۃَ عَینٍ لَکَ: یعنی تمہاری تعظیم کے لئے کرتا ہوں۔ الکَرمُ (مص): درگزر، بخشش، فیاضی ہار میں ایک قسم کی کاریگری، صفت بمعنی کریم و طیب اور یہی لفظ واحد، جمع، مذکر اور مونث سب کے لئے مستعمل ہے۔ رَجُلٌ کَرَمٌ وَنِسَاءٌ کَرَمٌ وَاَرضٌ کَرَمٌ۔ الکَرمَۃُ: انگور کی بیل، یہ کرم سے خاص ہے، کہا جاتا ہے۔ اَفعَلُ ذَالِکَ وَکَرمَۃً لَکَ یعنی کَرامَۃً اور کہا جاتا ہے۔ رَجُلٌ کَرمَۃٌ یعنی کَرِیمٌ اور کہا جاتا ہے۔ افعل ذالک و کَرمَی و کَرماناً لک یعنی و کَرامَۃً لَکَ۔ الکُرامُ ج کُرامُونَ: کریم۔ الکَرامَۃُ (مص) خارق عادت امر جو اولیاء اللہ سے ظاہر ہو کہا جاتا ہے۔ اَفعَلُ ذَالِکَ و کَرامَۃً لَکَ اور لہٗ عَلَیَّ کَرامَۃٌ فلاں کے لئے میرے ہاں بزرگی ہے۔ الکَرّامُ انگور کی بیل والا اور اس کی نگہبانی والا۔ الکُرّامُ و الکُرّامَۃُ ج کُرّامُونَ: بہت زیادہ کرم کرنے والا۔ الکَرِیمُ ج کِرامٌ و کُرَماءُ: درگزر کرنے والا، اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ میں سے ہے، صاحب کرم، کہا جاتا ہے۔ رَجُلٌ کَرِیمٌ سخی انسان اور لفظ کَرِیمٌ کا اطلاق ہر اچھی، پسندیدہ اور قابل تعریف چیز پر ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے رِزقٌ کَرِیمٌ: بہت روزی۔ قَولٌ کَرِیمٌ: معانی کے لحاظ سے پسندیدہ اور الفاظ اور فوائد کے اعتبار سے بہت اچھا۔ وَجہٌ کَرِیمٌ جمال و محاسن کے اعتبار سے پسندیدہ چہرہ۔ الکَرِیمانِ: حج اور جہاد۔ الکَرِیمَۃُ ج کَرِیماتٌ و کَرائِمُ و کِرامٌ، الکَرِیمُ کا مونث: صاحب کرم و حسب، کہا جاتا ہے، فُلانٌ کَرِیمَۃُ قَومِہٖ: فلاں اپنی قوم میں شریف ہے۔ کَرِیمَۃٌ میں تاء مبالغہ کے لئے ہے، ہر عضو شریف جیسے ہاتھ کان۔ کَرِیمَۃُ الرَّجُلِ: بنی۔ کَرائِمُ المالِ: عمدہ اور بہترین مال۔ الکَرِیمَتانِ: دونوں آنکھیں۔ الاُکرُومَۃُ: کرم کا فعل۔ التَّکرِمَۃُ (مص): تکیہ، تکیہ جس پر انسان کو عزت و تعظیم کے خیال سے بٹھایا جائے۔ المِکرامُ: لوگوں کا اکرام کرنے والا، فیاض۔ المُکرَمُ و المُکرَمَۃُ ج مَکارِمُ: شریف، فیاض، اَرضٌ مَکرُمَۃٌ لِلنَّباتِ: عمدہ زرخیز زمین۔ المَکرُمُ و المَکرُمَۃُ: کریم، کرم کا فعل، کہا جاتا ہے۔ فِعلُ الخَیرِ مَکرُمَۃٌ یعنی فعل خیر کرم یا تعظیم کا سبب ہے۔ المَکرُمانُ: کریم، بہت وسیع اخلاق والا اور یہ ندا ہی کے لئے مخصوص ہے کہا جاتا ہے۔ یَامَکرُمانُ، المُکرَّمُ (مفع): ہر ایک کے نزدیک باعزت شخص۔

۲۔ الکَرمَۃُ (ع ا): ران کی گول ہڈی کا سرا۔ الکَرُومُ (ل): کروم (Chrome) ایک دھاتی عنصر (Chromium)۔

کرن: الکُرُنبُ و الکَرَنبُ: اسے "ملفوف" بھی کہا جاتا ہے (ن) کرم کلا، بند گوبھی (Cabbage) (یونانیہ)۔ الکُرُنبُ و الکَرَنبُ اللِّفتِیُّ: کرم کلا کی ایک قسم ہے جس کے بیج اور تنا سخت ہوتے ہیں اسے شلغم کی طرح کھایا جاتا ہے اور چارہ کے طور پر جانوروں کو بھی کھلایا جاتا ہے۔ فَراشَۃُ الکَرَنبِ: پروں والا نقصان دہ کیڑا ہے۔ اس کا رنگ اکثر سفید ہوتا ہے اس کی بعض اقسام بند سبزیوں کے لئے نقصان دہ ہوتی ہے اسے دودۃ الکرنب یا دودۃ الملفوف بھی کہا جاتا ہے الکُرُنبِیَّۃُ (ط): ایک قسم کا کھانا جو کرم کلا سے بنایا جاتا ہے۔ الکَرَنبِیّاتُ: (ح) فراشۃ الکرنب کی طرح کا ایک پردار کیڑا۔

۲۔ کَرنَفَ الکَرانِیفَ: کھجور کی ٹہنی کو کاٹ لینے کے بعد تنا میں جو حصہ باقی رہ جائے اس کو کاٹنا۔ ہٗ بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا الشیئَ بالسیف: کو تلوار سے کاٹنا — النخلۃ: تنا کو کھجور کے باقی ماندہ حصہ سے صاف کرنا۔ الکِرنافُ و الکُرنافُ واحد کِرنافَۃٌ ج کَرانِیفُ: کھجور کی ٹہنی کو کاٹ لینے کے بعد تنا میں باقی ماندہ حصہ۔ اَنفٌ مُکَرنَفٌ: موٹی ناک۔

○ کَرُمَ ـُ کَرَماً و کَرَمَۃً و کَرامَۃً: شریف و نجیب ہونا، عالی منش و عالی ظرف ہونا۔ شریف النفس ہونا، سخی و فیاض ہونا، فراخدل ہونا، آزاد خیال ہونا، قیمتی ہونا، گراں بہا ہونا، کَرَّمَ ہٗ: کو شریف اور عالی منش کہنا، کا احترام کرنا، کا عقیدت مند ہونا، کی توقیر کرنا، کا بڑا احترام کرنا، کے ساتھ ادب و تعظیم سے پیش آنا۔ — ہٗ علی: کو پر سرفراز کرنا۔ دوسروں کے سامنے کسی کو اعزاز بخشنا عطا کرنا، کَرَّمَ اللّٰہُ وجہَہٗ: اللہ تعالیٰ

اسے اعزاز عطا فرمائے۔ کَارَمَ ہ: سے سخاوت میں مقابلہ کرنا، سے تہذیب، ادب اور احترام کے ساتھ ملنا اَکْرَمَ ہ: کو شریف، نجیب، عالی نفس یا عالی ظرف کہنا، کی عزت کرنا، احترام کرنا، سے ادب، احترام اور مہمان نوازی کے ساتھ پیش آنا، کو اعزاز عطا کرنا۔ —: خود کو عالی منش اور فیاض ثابت کرنا۔ — ہ ب: کو اعزاز عطا کرنا، کو کچھ پیش کرنا۔ کاتحفہ دینا یا کا ہدیہ پیش کرنا، کو کچھ عطا کرنا، عنایت کرنا، مرحمت کرنا۔ تَکَرَّمَ: فیاض بننا، فیاضی کا تصنع کرنا۔ اپنی سخاوت کا رخ دکھانا۔ شریف ہونا، نجیب ہونا، دوستانہ، مہربان ورحم دل ہونا۔ — ب علی: کسی کے متعلق یا کی طرف سے کچھ (ب) کرنے کی مہربانی کرنا۔ علی ب: کو کچھ پیش کرنا، کو از راہ نوازش کچھ عطا کرنا۔ کَرْم: اسم جمع جمع کُرُوم: انگور کی بیل، انگور، انگور کی بیلیں، باغ بوستان (پھلدار درختوں کا) بِنْتُ الکَرْم: شراب۔ کَرْمَۃ: انگور کی بیل۔ کَـرَم: شریف طبیعت، خو، افتادطبع۔ اعلیٰ منشی، اعلیٰ ظرفی، شریف النفسی، سخاوت، فیاضی، مہربانی، دوستانہ سلوک، دوستی، رواداری، بے تعصبی، بڑی فیاضی کَـرَمًـا: بڑی مہربانی سے، بڑی مروت سے، بڑی نوازش سے، کـرم الاخلاق: شریف النفسی، شریف کردار کَرَمُ المَحْتِد: اعلیٰ خاندان۔ کُرْمَۃً لَكَ و کُـرْمَـانًا لَكَ: تمہاری خاطر، تمہارے اعزاز میں، آپ پر کرم فرمائی کے طور پر۔ کَـرَامَۃ: شرافت، نجابت، عالی منشی، عالی ظرفی، شریف دلی، فیاضی، فراخدلی، عظمت، قدر ومنزلت، عزت، احترام، مسلمہ حیثیت، وقار، عزت کی علامت، احترام کا نشان، کرم فرمائی، جمع کَـرَامات (کسی ولی وغیرہ کا) معجزہ حُبًّا وکَـرَامَۃً لَكَ: تمہاری خاطر، تمہارے اعزاز میں، بڑی خوشی سے، بڑی سے بڑی مسرت سے صَـاحِبُ کرامات: معجزہ کرنے والا۔ کَرِیم جمع کُرَمَاء و کِـرام: شریف، نجیب، ممتاز، بلند مرتبہ کا، نمایاں، غیر معمولی، عالی منش، عالی ظرف، شریف دل، سخی، فیاض، مہمان نواز، نیک اور رحم دل محسن، محسن، مہربان شفیق، دوست، بامروت، با مروت مدد کرنے والا۔ قابل عزت، قابل احترام، مہذب، شائستہ، قیمتی، بیش بہا، بیش قیمت، نسلی، نسل دار، الکریمان: جہاد اور مکہ معظمہ کا حج کریمُ الاخلاق: عالی منش، عالی ظرف، شریف النفس، شریف دل، شریف، نجیب، کـریمُ الاصل: اعلیٰ خاندان کا، خاندانی، حـجـر کـریم: قیمتی پتھر، گوہر، حـصـان کـریـم: نسلی گھوڑا دخل کـریـم: معقول یا آبرومندانہ آمدنی۔ الـمَعَادِنُ

الـکـریمۃ: قیمتی دھاتیں، کَـرِیمَۃ جمع کَـرَائم: قیمتی چیز، جسم کے اعضاء رئیسہ میں سے ایک عضو جیسے آنکھ، دختر، بیٹی الـکـریمتان: دو آنکھیں کـرائمُ المال (الاموال): نہایت قیمتی اشیاء (کسی کی ملکیتی) کَرَّام جمع کَرَّامون: انگور کی بیلیں اگانے والا۔

◌ اَکْرَم جمع اَکَـارِم: شریف تر، نجیب تر، زیادہ ممتاز، زیادہ قیمتی، نہایت قابل احترام، بڑا عالی منش، بہت شریف دل، نہایت سخی، مَـکْـرَم و مَـکْـرَمَۃ جمع مَـکَـارِم: شریف وصف، اعلیٰ خوبی۔ مـکَـارِمُ الاخـلاق: شریف خصوصیات یا اوصاف، اوصاف حمیدہ، کردار کی خوبیاں مَکْرُمَۃ جمع مَکارِم: شریف کام تـکریمًا لَكَ: تمہارے اعزاز میں۔ اِکـرامًا لَهٗ: اس کے اعزاز میں۔ اِکرامِیَۃ جمع اکـرامیات: اعزازیہ، اعزازی تنخواہ، سالانہ انعام مُـکَـرَّم: معزز، محترم، مقدس، بے حد محترم۔ الـمُـکَـرَّمَۃ: مکہ کا لقب (چنانچہ کہا جاتا ہے مکۃ المُکَرَّمَۃ)

◌ کَـرْمَـش و تَـکَـرْمَش: سکڑنا، تہوں میں آجانا، شکن پڑنا، چرمرہو جانا، شکن زدہ ہو جانا، کَـرْمَشَۃ: تہہ، سلوٹ، شکن، چنٹ بنی جانے والی چیز۔

◌ الکَرْمَل: کارمل پہاڑ (شمالی فلسطین میں بلند قطعہ زمین جو سمندر میں چلا گیا ہے)۔

◌ کَرَمِلًا: سوختہ شکر کی مٹھائی۔

◌ الـکـرمِلِین: روسی قلعہ Kremlin، روسی سویت حکومت کا صدر مقام۔

◌ کُرَنْتِینَۃ جمع کرنتینات: قرنطینہ۔

◌ کُـرناف جمع کَرَانیف: کھجور کے درخت کا ٹھنٹھ یا بچا ہوا ٹکڑا۔ کُـرنـافۃ جمع کـرنـافـات: بندوق کا کندا، رائفل کا کندا۔

◌ کَرَنك جمع کَـرَنـکَـات: دھری پھیر، چکرگھنی، گھمیا (Crank Shaft, Crank)

◌ کرنیش و کورنیش جمع کَرَانِیش: گگر، کارنس، کارنس کا آرائشی حاشیہ، چھجا، ساحلی سڑک، جو سمندر کے کنارے کنارے چلتی ہو یا کنارے پر واقع ہو۔

کره: کَـرِهَ ــ کَـرْهًا و کُرْهًا و کَرَاهَۃً و کَرَاهِیَۃً ومَـکْـرَهَۃً ومَکْرُهَۃً الشیئَ: کو ناپسند کرنا صفت فاعلی۔ کَـارِهٌ صفت مفعولی مَکْرُوهٌ۔ کَـرُهَ ــ کَـرَاهَۃً و کَـرَاهِیَۃً الامرُ او الـمـنـظـرُ: قبیح ہونا صفت: کَـرِیـهٌ۔ کَـرَّهَ الشیئَ فلانًا و کَـرَّهَ الشیئَ الـی فلان: چیز کسی کو ناپسند کرانا۔ اَکْـرَهَ الرجُلَ: کو ناپسندیدہ امر پر اکسانا۔ — فلانا علی الامر: کو پر مجبور کرنا۔ تَـکَـرَّهَ و تکارَهَ الشیئَ: کو ناپسند کرنا۔ — ہ: پر غضبناک ہونا۔ اِسْـتَـکْـرَهَ الشیئَ: کو قبیح پانا، قبیح سمجھنا۔ الـکَـرْهُ والـکُـرْهُ (مـص): انکار اور مشقت، جس پر کسی کو مجبور کیا جائے اور بعض کے بقول کُـرْهُ بالضم جس پر تم اپنے آپ کو مجبور کرو اور کَـرْهُ بـالفتح جس پر کوئی غیر تمہیں مجبور کرے اور کہا جاتا ہے۔ شَیئٌ کُـرْهٌ مکروہ چیز، رَجُلٌ کَـرْهٌ: ناراض مرد۔ وَجْـهٌ کَـرْهٌ: قبیح چہرہ۔ فَـعَلَهٗ کَرْهًا: یعنی اس نے اس کو مجبوراً کیا۔ الکَرِهُ: قبیح۔ الکَرَاهَۃُ (مص): سخت زمین۔ الکَرَاهِیَنُ: کراہت کہا جاتا ہے۔ اَتَیْتُكَ کَرَاهِیَنَ اَنْ تَغضَبَ: تیرے غضبناک ہونیکی کراہت سے میں تیرے پاس آیا۔ الـکَـرِیهَۃُ ج کَرَائِهُ مونث الـکَرِیهُ کی: لڑائی کی شدت، مصیبت، کہا جاتا ہے۔ لَقِیتُ دُونَهٗ کَـرَائِـهَ ومَـکَـارِهَ: اس کی وجہ سے میں مصیبتوں اور پریشانیوں سے دوچار ہوا۔ ذُوالـکَـرِیهَۃ: شمشیر براں، قاطع تلوار۔ الـمَـکْـرُهُ ج مَکَارِه: مکروہ، ناپسندیدہ، الـمُـکْـرَهَۃُ و الـمَـکْـرُهَۃُ ج مَکَارِهُ: ناپسندیدہ۔ دشوار چیز۔ الـمَـکْـرُوهُ (مفع): شر۔ الـمَکْـرُوهَۃُ: سختی کہا جاتا ہے۔ هُوذُو مَکْرُوهَۃٍ: وہ سختی میں ہے۔

◌ کَـرِهَ ہ: پر غصہ کرنا، طیش کھانا، سے متنفر ہونا، نفرت کرنا، کراہت کرنا، گھن کھانا، کو ناپسند کرنا۔ کَـرُهَ ــ کَـرَاهَۃً: ناپسند ہونا، قابل نفرت ہونا، نفرت انگیز ہونا۔ کَرَّهَ ہ/علی ہ: کو سے متنفر کرنا۔ — ہ/الی ہ: میں کسی چیز سے نفرت جگانا یا ابھارنا۔ اَکْـرَهَ ہ علی: کو پر مجبور کرنا۔ تَـکَـرَّهَ ہ: سے نفرت رکھنا، سے نفرت محسوس کرنا، نفرت کرنا۔ اِسْتَکْرَهَ ہ: سے نفرت رکھنا، سے نفرت محسوس کرنا، سے نفرت کرنا۔ — ہ علی: کو پر مجبور کرنا۔ کَرْه و کُرْه: نفرت، ناپسندیدگی، جبلی نفرت، کراہت، بعید یا سخت نفرت، تنفر۔ کَرْهًا و کُرْهًا و علی کُرْه و علی کُرْهٍ منه: نارضامندی سے، بیدلی سے، ہچکچاہٹ سے، بادل نخواستہ، لاچاری سے، مجبوراً، جبراً، قہراً، ناجائز دباؤ میں آکر۔ کَرِه: قابل نفرت، سخت ناپسندیدہ، ناگوار۔ کَـرِیـه: ناخوشگوار، ناپسند، ناگوار، کریہ، گھناؤنا، نفرت انگیز۔ کَرَاهَۃ: بمعنی کَـرْه و کُـرْه۔ کَرَاهِیَۃ: بمعنی کراهۃ نیز بمعنی: تضاد، ناموافقت (طلاق کی وجہ کے طور پر)، حرامی پن، پاجی پن، کمینہ پن، مکروہ پن، لائق ملامت ہونا۔ علی کَرَاهِیَۃ: نارضامندی سے، بادل نخواستہ، بے دلی سے، لاچاری سے۔ کَـرِیهَۃ جمع کَـرَائِه: آفت، مصیبت، ادبار، نحوست، بدقسمتی،

بدنصیبی، سیاہ بختی۔ مَکْرَہ: قابل نفرت چیز، ناخوش گوار صورت حال۔ مَکْرَهَة و مَکْرُهَة: نفرت، سخت نفرت۔ مَکَارِہ: قابل نفرت چیزیں، مصائب، آفات، افتادیں۔ اِکْرَاہ: مجبوری، زبردستی، زور آوری، دباؤ، زور، قہر، بل، طاقت، قوت، شہ زوری، قوت کا استعمال۔ بِالاِکْرَاہ: زبردستی، زبردستی سے۔ اِکْرَاهی: لازمی، جبری، بالجبر، تشدد آمیز۔ تَکَرُّہ: نفرت، کراہت، ناپسندیدگی، بیر، بے زاری، ناخوشی، تنفر، گھن۔ کَارِہ: بے دل، نارضامند، ناخوشی، بے مرضی کا، بے دلی کا، متنفر، مخالف۔ مُکْرَہ: جبر کیا ہوا، مجبور کیا ہوا۔ مُتَکَرِّہ: نارضامند، ناخوش، غیر آمادہ۔

کرو: ۱۔ کَرَا یَکْرُوْ کَرْوًا الارضَ: زمین کھودنا۔ ـ البئرَ: کنویں کا منہ درختوں کے تنوں سے بنانا۔

۲۔ کَرَا یَکْرُوْ کَرْوًا الامرَ: کا بار بار اعادہ کرنا۔ بالکُرَةِ: گیند سے کھیلنا۔ الکُرَةُ ج کُرًی و کُرِیْنٌ و کِرِیْنٌ و کُرَاتٌ و اُکَرٌ: ہر وہ چیز جس کو تم گول بناؤ، ہر گول چیز اور اس کی طرف نسبت کے لئے۔ کُرَوِیٌّ و کُرِیٌّ اور اس سے ہے الکُرَاتُ: ورزشی کھیلوں میں مستعمل گیندیں جیسے باسکٹ بال، فٹ بال وغیرہ۔ الکُرَةُ السَّمَاوِیَةُ (فلک): کرہ آسمانی ایک خیالی کرہ جس پر ستارے بھی فرض کر لئے گئے ہیں اس کا مرکز زمین کا ہی کوئی ایک حصہ ہے اس کا قطر لامتناہی طور پر بڑا ہے جہاں زمین اور ستاروں کے اندازے پیچ ہیں۔ الکُرَةُ السماویة المحلیة الخاصة بمکان مامن الارض (فلک): آسمانی کرہ، جس پر اس جگہ کی مقداریں تحریر کی جاتی ہیں۔ جیسے افق، سمت الرأس، نظیر السمت، خط الزوال اور جہات اربعہ۔ خط زوال اور جہات اربع۔ کُرَةُ الثوابت (فلک): اپنی جگہ جمے ہوئے ستاروں کا گرو آسمانی۔

۳۔ کَرَا یَکْرُوْ کَرْوًا ت الدابَّةُ: تیز دوڑنا۔

۴۔ کَرِیَ ـ کَرًا ت المرأةُ: عورت کا موٹے بازوؤں والی ہونا۔ ـ ت الساقُ: پنڈلی کا باریک ہونا۔ الکَرَا: بازوؤں کی موٹائی یا پنڈلیوں کی باریکی۔

۵۔ الکَرَا (ح) کَرَوَانٌ کا مذکر۔

الکَرَوَانُ مونث کَرَوَانَةٌ ج کِرْوَانٌ و کَرَاوِیْنُ (ح): لمبی ٹانگوں، بھورے رنگ اور لمبی چونچ والا ایک پرندہ کہا جاتا ہے کہ وہ رات کو سوتا نہیں جبکہ اس کا نام اس کے الٹ رکھا گیا ہے، کیونکہ کری کا معنی اونگھ ہے۔

۶۔ الکَرُّوْسَةُ: چھکڑا، سواری (اطالوی)

۷۔ الکَرَوْیَا والکَرَوْیَاءُ: زیرہ (یونانی)

کری: ۱۔ کَرَی یَکْرِیْ کَرْیًا الرجلُ: تیز دوڑنا۔ ـ المُکْرِیُّ من الابل: آہستہ و نرم رفتار اونٹ۔

۲۔ کَرَی یَکْرِیْ کَرْیًا النهرَ: نہر میں نیا گڑھ کھودنا۔

۳۔ کَرَی یَکْرِیْ کَرْیًا بالکرة: گیند سے کھیلنا۔

۴۔ کَرِیَ یَکْرَی کَرًی الرجلُ: اونگھنا صفت کَرٍ و کَرِیٌّ و کَرْیَانٌ ـ اَکْرَی اِکْرَاءً فلانٌ: طاعت الٰہی میں شب بیداری کرنا۔ تَکَرَّی تَکَرِّیًا: سونا۔ الکَرِیُّ ج اَکْرِیَاءُ: اونگھنے والا۔ الکَرْیَان: اونگھنے والا۔

۵۔ کَارَی مُکَارَاةً و کِرَاءً ہ الدابَّةَ او الدارَ: کو چوپایہ یا مکان کرایہ پر دینا صفت مُکَارٍ۔ اَکْرَی اِکْرَاءً فلانًا دابتهٗ او دارَهٗ: کو چوپایہ یا مکان کرایہ پر دینا اور اسم الکَرْوُ و الکُرْوُ و الکُرْوَةُ۔ تَکَارَی و اِسْتَکْرَی الدارَ وغیرَها: مکان وغیرہ کرایہ پر لینا۔ اِکْتَرَی منه الدارَ وغیرَها: سے مکان وغیرہ کرایہ پر لینا۔ الکِرَاءُ و الکِرْوَةُ: کرایہ الکَرِیُّ ج اَکْرِیَاءُ: کرایہ پر لینے والا، کرایہ پر دینے والا المُکَارِیُّ ج مُکَارُوْنَ: جانوروں کو کرایہ پر دینے والا اور اب اکثر گدھے اور خچر والوں پر بولا جاتا ہے۔

۶۔ اَکْرَی اِکْرَاءً الشیئُ: زیادہ ہونا، کم ہونا (ضد) ـ الامرَ: کو مؤخر کرنا، پیچھے ڈالنا۔ ـ الحدیثَ: بات طویل کرنا۔ الکَرِیُّ: بہت چیز۔

۷۔ الکَرِیُّ واحد کَرِیَّةٌ (ن) ایک درخت جو ریگستان میں اگتا ہے۔

کُرو: کھودنا، کھدائی۔ کُرَة جمع کُرَات و کُرًی: گولا، گول چیز، گیند۔ کُرَةُ الأرض و کُرَةٌ اَرْضِیَة: کرہ زمین، کُرَةُ الثَلج: برف کا گولا۔ کُرَةُ السلّة: باسکٹ بال۔ کُرَةُ الطاوِلة: ٹیبل ٹینس۔ کُرَةُ القَدَم: فٹ بال کُرَةُ الکَوَاکِب: حرم سماوی۔ کُرَاتُ لَحْم: کوفتے، قیمہ کی چھوٹی چھوٹی گولیاں۔ کُرَة الید: ہاتھ کی گیند، نِصفُ الکُرَة: نصف کرہ۔ کُرَیَّة: قطرہ۔ الکریات الحَمْرَاء: (الحمر)، خون کے سرخ جسمیات (سیلز)۔ کُرِی و کُرَوی: کروی، قطراتی، گول، گیند کی شکل کا، گیند جیسا، کروی شکل کا، مُدَوَّر؛ خون کا قطروں پر مشتمل۔ کُرَوِیَة: گولائی، کرویت۔ مدوریت، کُرَوِیة الأَرض: زمین کی گولائی، کَرَوان و کِیرَوان: لمبی ٹانگوں کے پرندہ کی ایک قسم۔ کَرُوب و کَرُوبی جمع کروبیون و کَرُوبیم: فرشتۂ اعظم۔ کروسة جمع کروسات: بگھی۔ کَرَوکِی جمع کَرَوکِیات: کچ ڈرافٹ، خاکہ، مُسَوَّدَہ

کَرُوم: ایک دھاتی عنصر۔ کَرَوِیَا: زیرہ، زیرہ رومی۔ کَرِیَ ـ کَرًی: سونا، سویا ہوا ہونا، محو خواب ہونا۔

کَرَیَ ـِ کَرْیًا ہ: کو کھودنا (جیسے نہر کھودنا) کارَیَ و اَکْرَی ہ ہ: کو کچھ کرایہ پر دینا۔ تَکَرَّی: سونا، سویا ہوا ہونا، محو خواب ہونا۔ اِکْتَرَی و اِسْتَکْرَی ہ: کو کرائے پر لینا، پٹے پر لینا۔ ـ ہ: کو ملازم رکھنا، نوکر رکھنا، کی خدمات حاصل کرنا۔ کَرًی: نیند، خواب۔ کِرَاء: کرایہ، پٹہ، امکانی کرایہ، اجرت، کرایہ پر لینا یا دینا، اجرت، تنخواہ۔ اِکْرَاء: کرایہ، کرایہ پر لینا، یا کرایہ پر دینا، پٹہ پر دینا، ٹھیکہ پر دینا۔ اِکْتِرَاء: کرایہ، کرایہ پر لینا یا دینا، پٹہ پر لینا، مُکَارٍ جمع مُکَارُون: بھاڑے پر لینے یا دینے والا (خصوصاً گھوڑوں، گدھوں اور خچروں کو)، گدھے ہانکنے والا، خچر والا، خچربان۔ مُکْرٍ: پٹہ دینے والا، اجارہ یا ٹھیکہ دینے والا، کرایہ پر لینے والا، مکان والا، زمیندار، مُکْرًی: کرایہ یا پٹہ لیا دیا ہوا۔ مُکْتَرٍ و مُسْتَکْرٍ: کرایہ پر لینے یا دینے والا، مزارع، لگان دار، کرایہ دار، پٹہ پر لینے والا مکترثان: شِکمی پٹہ دار، شکمی کرایہ دار، کَرِی: شوربہ دار سالن، سالن۔

کَرِیطة جمع کَرَارِط: چھکڑا، مال برداری کی گاڑی، کَرَارِطی: چھکڑابان۔ کُرِیك جمع کُرِیکات: بیلچہ۔ کِرِیم: کریم۔ کِرِیم الحِلاقَة: شیونگ کریم۔ کَرِیمَة: کریم، (مسالہ کے طور پر پیش کردہ) ایک قسم کی گاڑھی چٹنی۔

کز: کَزَّ ـُ کَزًّا الشیئَ: کو تنگ کرنا۔ ـ ت خُطاه: کے قدم قریب قریب ہونا۔ ـ ت المرأةُ د ملجها: عورت کا بازوبند کو بازو سے بھر دینا۔ ـ کَزَازَةً و کُزُوزَةً: سکڑنا، خشک ہونا۔ عوام کہتے ہیں۔ کَزَّ علٰی اَسْنَانِه: غصے کی وجہ سے دانت پیسنا۔ کُزَّ: کو سردی سے کپکپی لاحق ہونا۔ زکام ہونا۔ اَکَزَّ اللّٰهُ فلانًا: اللہ کا کسی کو کپکپی کی بیماری لگانا صفت مفعولی مَکْزُوْزٌ۔ اِکْتَزَّ: سکڑنا۔ الکَزُّ (مص) ج کُزٌّ: سکڑا ہوا یا خشک کہا جاتا ہے۔ وَجْهٌ کَزٌّ: قبیح چہرہ اور کہا جاتا ہے۔ ذَهَبٌ او جَمَلٌ کَزٌّ: یعنی بہت ٹھوس اور مضبوط سونا یا اونٹ اور کہا جاتا ہے۔ فُلَانٌ کَزُّ الیَدَیْنِ: فلاں بخیل ہے۔ الکَزَّةُ: الکَزُّ کی مونث، کہا جاتا ہے قَوْسٌ کَزَّةٌ: یعنی ایسی کمان جس کی لکڑی خشک ہے مڑتی نہیں ہے اور بَکْرَةٌ کَزَّةٌ: یعنی تنگ چرخی الکَزَزُ: بخل۔ الکُزَازُ والکُزَّازُ (طب): سخت سردی کی وجہ سے کپکپی یا ایک مرض کا نام ہے۔

ⓒ كَزَّ ـُ كَزَازَةً و كُزُوزَةً: خشک اور سخت ہو جانا، سوکھ جانا، سوکھ کر جھریوں دار ہو جانا، سکڑ جانا، مرجھانا۔ ـــ مِن: سے نفرت و بیزاری رکھنا، پر کراہت محسوس کرنا، سے ناپسندیدگی رکھنا۔ ـــ ہ: کو سکیڑنا، تنگ کرنا۔ كُزَّ: تشنج زدہ ہونا۔ كُزَّ علی اَسْنَانِہِ: دانت پیسنا۔ كَزٌّ جمع كُزٌّ: خشک، مرجھایا ہوا، سکھایا ہوا، رطوبت خارج کیا ہوا، سکڑا ہوا، سخت، غیر لچکدار، نہ جھکنے والا، بے لوچ، سخت۔ كَزُّ الیدین: کنجوی والا، بخل والا، کنجوس۔ كُزَاز: کنجوی، بخیلی۔ كُزَاز و كُزَّار: تشنج۔ كَزَازَة: خشکی، بیزاری، افسردگی، اکتاہٹ، کنجوی، سختی، بے لوچی۔

ⓒ كُزبَرَة و كُزبُرَة: دھنیا، کشنیز۔

ⓒ كَزرُونَة: پکانے کا برتن۔

کزب: ا۔ كَزِبَ ـَ كَزَبًا مُشْطُ الرِجْلِ: پاؤں کی ہڈی کا چھوٹا ہونا اور سکڑنا۔

۲۔ الكُزبَرَةُ والكُزبُرَةُ والكَزبُرَةُ: (ن): دھنیا کا پودا، اس کا اصل گہوارہ جنوبی یورپ ہے۔ اس کے پتے گلابی یا سفید رنگ کے ہوتے ہیں یہ بعض مشروبات میں بھی استعمال ہوتا ہے۔ كُزبُرَة البئر: (ن): یہ سرخس کا ایک پودا ہے اس کے باریک باریک پتے ہوتے ہیں اور شاخیں بھی باریک ہوتی ہیں اور بالوں جیسی ملائم ہوتی ہیں یہ غاروں میں اور چشموں کے کناروں پر اگتا ہے۔

کزم: ا۔ كَزَمَ ـُ كَزْمًا: منہ بند کرنا اور چپ رہنا۔ الجوزةَ ونحوَها: اخروٹ وغیرہ کو اگلے دانتوں سے توڑنا اور گری نکالنا۔ ـــ ہٗ: کو دانت سے سخت کاٹنا۔ كَزِمَ ـَ كَزَمًا: بخیل ہونا، بہت کھانیوالا ہونا، صفت اَكْزَم۔ كَزَمَ البردُ اَصابعَہٗ: سردی کا انگلیوں کو سکڑا دینا۔ اَكْزَمَ: سکڑنا۔ تَكَزَّمَ الفاكھةَ: پھل کو بغیر چھیلے ہوئے کھانا۔ الكَزَمُ: تنگ ہتھیلی اور چھوٹی انگلیوں والا۔ الكَزَمُ: بہت کھانا، ناک یا انگلیوں کی کوتاہی، گھوڑے وغیرہ کے ہونٹ کی چھوٹائی اور موٹائی، بخل، کہا جاتا ہے۔ فِيْ يَدِہٖ كَزَمٌ: جبکہ افعالِ خیر کے لئے ہاتھ نہ کھلے۔ المُنكَزِمُ: چھوٹی ہتھیلی اور قدموں والا۔

۲۔ كَزِمَ ـَ كَزَمًا: میں پیش قدمی سے ڈرنا۔ اَكْزَمَ عن الطعام: بہت کھانا یہاں تک کہ خواہش باقی نہ رہے۔ الكَزِمُ من الرجال: بزدل خائف مرد۔ الكَزْمَانُ من الرجال: اتنا کھانے والا کہ کھانا ناپسند کرنے لگے۔

کزر: الكَزْوَرِينَا (ن): ایک آسٹریلوی اور بامنقک کے جزائر کا پودا، جسے تزئین کے لئے اگایا جاتا ہے۔

کس: ا۔ كَسَّ ـُ كَسًّا الشيءَ: کو باریک کوٹنا۔ الكَسِيسُ: خشک شدہ گوشت کہ اس کو کوٹ کر باریک کر لیتے ہیں اور بطور توشہ کے سفر میں لے جاتے ہیں، شکر بقول بعض شراب جو جو اور بھٹہ سے بنی ہوتی ہے، کھجور کی نبیذ۔

۲۔ كَسَّ ـَ كَسَسًا: چھوٹے چھوٹے دانتوں والا ہونا۔ چھوٹے تالو والا ہونا صفت۔ اَكَسُّ مونث كَسَّاءُ ج كُسٌّ الكَسِيسُ: ٹوٹی ہوئی روٹی۔ المَكْسُوسُ (مفع): ٹوٹی ہوئی روٹی۔

۳۔ كَسْكَسَ كَسْكَسَةً الشيءَ: کو باریک کوٹنا۔ الكُسْكُس (ط): آٹے اور گوشت کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں سے بنایا ہوا کھانا۔ الكَسْكَسَةُ (مص): وقف کے وقت مونث کی کاف کو سین کے ساتھ ملا دیتے ہیں جیسے بِكِس و اَكْرَمْتُكِس، بِلِكِ اور اَكْرَمْتُكِ: میں یہ بنو تمیم کی لغت ہے۔ الكَسْكَاسُ: موٹے جسم کا چھوٹے قد کا آدمی۔

کسا: كَسَأَ ـَ كَسْأً ہٗ: کا پیچھا کرنا۔ الدابّةَ: چوپایہ کو ہانکنا۔ ـــ القومَ: پر جھگڑے میں غالب آنا۔ ـــ ہٗ بالسیف: کو تلوار سے مارنا۔ الكَسْءُ من اللیل: رات کا ایک ٹکڑا۔ الكُسْءُ والكُسُوءُ من كل شيءٍ ج اَكْسَاءٌ: پچھلا حصہ، کہا جاتا ہے۔ رَكِبَ كُسْأَہٗ: یعنی وہ گدی کے بل گرا۔ واتینا فِيْ اَكْسَاءِ الشَّھْرِ: یعنی ہم مہینہ کے آخر میں آئے۔ وَمَرُّوْا فِيْ اَكْسَاءِ المُنْھَزِمِيْنَ اَوْعَلٰى اَكْسَائِھِمْ: یعنی وہ لوگ شکست خوردہ جماعت کے نشان قدم پر اور ان کے پیچھے گئے۔

کسب: ا۔ كَسَبَ ـِ كَسْبًا وكِسْبًا الشيءَ: کو جمع کرنا۔ مَالًا وعِلْمًا: مال یا علم حاصل کرنا، طلب کرنا، کمانا۔ الاثمَ: گناہ اٹھانا۔ لاھلہ: کے لئے کمائی کرنا۔ ـ وكَسَّبَ اَكْسَبَ فلانًا مالا اوعلما: کو مال یا علم حاصل کرانا۔ تكَسَّبَ مالا او علما: مال یا علم حاصل کرنا۔ ـ الرجلُ: کمانے کی کوشش کرنا۔ ـ و اِستَكسَبَ فلانًا: کو کمائی کرانا۔ اِكْتَسَبَ مالاً او علمًا: علم یا مال حاصل کرنا، کی کمائی کرنا۔ الكَاسِبُ (فا) اَبُوكَاسِبٍ (ح): بھیڑیا۔ الكَاسِبَةُ ج كَوَاسِبُ (الكَاسِبُ کی مونث): الكواسب: انسان یا پرندے کے اعضاء۔ الكَسْبُ (مص): کمائی۔ الكِسْبَةُ والكَسِيبَةُ: کمائی۔ الكَسَّابُ والكَسُوبُ: بہت کمائی کرنے والا۔ المَكْسَبُ والمَكْسِبُ والمَكْسِبَةُ ج مَكَاسِبُ: کمائی۔

۲۔ الكُسْبُرَةُ (ن) دھنیا۔

کست: الكُسْتَنَةُ او القَسْطَلُ (ن): شاہ بلوط یہ "بلوط" کی جنس کا ایک پودا ہے اس کی عمر کئی سو سال ہوتی ہے۔ معتدل آب و ہوا والے ممالک مثلاً یورپ یا ترکی میں پایا جاتا ہے یہ چونا مٹی میں برقرار نہیں رہ سکتا۔ اس کا پھل بھون کر کھایا جاتا ہے۔ كُسْتَنَةُ الحِصَانِ او قَسْطَلَةُ الحِصَانِ (ن): یہ صابونی جنس کا درخت ہے موسم بہار میں اس پر سفید رنگ کے پھولوں کے گچھے نظر آتے ہیں یا ان کا رنگ گلابی ہوتا ہے اس کا پھل گندمی رنگ کا ہوتا ہے جو کہ کستنہ کے پھل جیسا ہوتا ہے لیکن یہ کڑوا ہوتا ہے کھایا نہیں جا سکتا۔

ⓒ كَسَبَ ـِ كَسْبًا ہ کو حاصل کرنا، جیتنا، اکتساب کرنا، پیدا کرنا، کمانا۔ ـــ: نفع و فائدہ اٹھانا، استفادہ کرنا، جیتنا، کمانا، حاصل کرنا۔ كَسَبَ ھُتَافًا: کے لئے خوش آمدید حاصل کرنا، کیلئے با آواز تحسین و آفرین کہلوایا جانا۔ ماكسبت يداهُ: آخرت میں اچھے برے اعمال کی کمائی۔ كَسَّبَ ہ ہ کو کچھ حاصل کرانا یا کرنے دینا۔ ـــ ہ: کو نفع میں حصہ لینے دینا۔ ـــ اَكْسَبَ ہ ہ کو کچھ حاصل کرانا یا کرنے دینا، کیلئے کچھ حاصل کرنا۔ ـ ہ / ہ ہ کو کا حصہ دینا، کچھ پہنچانا، اكسب مَنَاعَةً ضِدَّ: کو سے محفوظ کرنا، مستثنیٰ کرنا، تَكَسَّبَ ہ کو کمانا، حاصل کرنا، پانا، اِكْتَسَبَ: بمعنی بالا نیز۔ ـــ ہ کا کسی کے پاس ہونا، پر قابض ہونا، کا مالک ہونا۔ ـــ ہ (کوئی نئی خوبی، رنگ، مختلف، رخ، پہلو وغیرہ) اختیار کرنا۔ كَسْب: حصول، تحصیل، اکتساب، آمدنی، کمائی، نفع، فائدہ، جوئے کی جیت، حاصل شدہ چیز، حاصل کیا ہوا علم، علم و فضل، كُسْب و كُسْبَة: کھلی مَكْسَب و مَكْسِب و مَكْسِبَة جمع مَكَاسِب: نفع، فائدہ تَكَسُّب: منافع کمانا، حصول، تحصیل، اکتساب، دستیابی، آمدنی، کمائی، نفع، فائدہ۔ اِكتِسَاب: حصول، تحصیل، اکتساب، حاصل کرنا، پانا، جیتنا۔ اكتساب بِمرورِ الزمان: طویل قبضہ کی بنا پر حق ملکیت۔ كَاسِب: جیتنے والا، کمانے والا، مہیا کرنے والا، روزی رساں۔ مُكْسِب: نفع بخش، پر منفعت۔ كُسْبَرَة: (بمعنی کزبرہ) دھنیا، کشنیز، كُسْتُبَان جمع كَسَاتِبِين: انگشتانہ، شام، چھلا، سیتے وقت انگلیوں کی حفاظت کے لئے پہنا جانے والا چھلا۔

ⓒ كُسْتَك و كُسْتِيك جمع كَسَاتِك: گھڑی کی چین

ⓒ كُسْتَلِيتَة و كُسْتَلِيتَة: کباب، پسندے، تکہ بوٹی۔

کسح: ا۔ كَسَحَ ـَ كَسْحًا البیتَ: گھر میں جھاڑو

دینا۔ ـــ ت الريحُ الارضَ: ہوا کا مٹی کو اڑا لے جانا۔ ـــ الشیئَ: کو کاٹنا اور لے جانا، (کہا جاتا ہے۔ اَتَینا بَنِی فلانٍ فکَسَحنا هُمْ یعنی ہم فلاں لوگوں پر پہنچے اور ان کو نیست ونابود کردیا۔) کَسِحَ ـــ کَسَحًا: ایک پاؤں بوجھل ہونے کی وجہ سے گھسٹ کر چلنا، (صفت اَکْسَحُ ج کُسْحَانٌ:) ہاتھ پاؤں کا بے حس ہونا، کہا جاتا ہے۔ مَا اَکْسَحَهُ: وہ کس قدر بوجھل ہے۔ اِکْتَسَحَ الشیئَ: کو لے جانا، کہا جاتا ہے۔ اَغَارُوْا عَلَیهِمْ فَاکْتَسَحُوْهُمْ: یعنی انہوں نے ان کو لوٹا اور ان کا سارا مال لے گئے۔ کَاسِحَةُ الْاَلْغَامِ وتُسَمّٰى اَیضًا کَانِسَةُ الْاَلْغَامِ: سرنگیں ہٹانے یا صاف کرنے والا جہاز Mine sweeper۔ الکَسْحُ (مص): عاجزی۔ الکَسِحُ: وہ شخص کہ امداد طلبی پر تمہاری مدد نہ کرے۔ الکُسَاحُ: اونٹوں کی ایک بیماری۔ الکُسَاحَةُ: کوڑا کرکٹ، ہاتھ پاؤں کی بے حسی اور اکثر پاؤں کی بے حسی کیلئے استعمال ہوتا ہے۔ الکَسِیحُ والکُسْحُ والکُسْحَانُ: ہاتھ پاؤں کی بے حسی والا۔ الاَکْسَحُ ج کُسْحَانٌ: ہاتھ پاؤں کی بے حسی والا، لنگڑا، لنجا۔ المِکْسَحَةُ: جھاڑو۔ المُکَسَّحُ: چھیل کر ہموار کیا ہوا، کہا جاتا ہے۔ عُودٌ مُکَسَّحٌ: ہموار لکڑی۔ جَمَلٌ مَکْسُوحٌ (مفع): سخت لنگڑا اونٹ۔

۲۔ کَاسَحَ مُکَاسَحَةً ہٗ: سے بہت سخت جھگڑا کرنا۔

○ کَسَحَ ـــ کَسْحًا: جھاڑ دینا، صاف کرنا، صفائی کرنا، خالی کرنا۔ کَسِحَ ـــ کَسَحًا: لنگڑا ہونا، لولا ہونا۔ کَسَّحَ ہٗ: کو لنگڑا لولا کرنا۔ ـــ ہٗ: کو موڑنا، مروڑنا، ٹیڑھا کرنا۔ اِکْتَسَحَ ہٗ: کو بہا لیجانا، سے آگے نکل جانا، ندی نالے کا پانی سے بھر کر ابل جانا اور زمین پر پھیل جانا، کو پانی سے بھر دینا۔ ـــ ہٗ: (مفتوحہ شہر) کو تاخت وتاراج کرنا، میں لوٹ مار کرنا، کو تباہ کردینا۔ ـــ ہٗ: کو چھین لینا، اچک لینا، قبضہ میں لے لینا۔ کَسْح: جھاڑ دینا، صفائی کرنا، لنگڑاپن، فالج، لقوہ، معذوری، کُسَاح: سوکھا (بیماری) کُسَاحَة: فضلہ، کوڑا کرکٹ، خش وخاشاک، ردی چیزیں۔ کَسِیح: لنگڑا، مفلوج، لولا اَکْسَح: لنگڑا، لولا، مفلوج، شل اعضاء والا، سن اعضا والا مِکْسَحَة: لمبی جھاڑو۔ اِکْتِسَاح: بہا لیجانا، اٹھا لے جانا، علیحدگی، اخراج، سیلاب کا پھیل جانا، کناروں سے بہنا، تہ آب ہونا، غرقابی۔ استحصال بالجبر، غصب، قبضہ بالجبر، ضبطی۔ کَاسِحَةُ الالغام: سرنگیں ہٹانے یا صاف کرنے والا جہاز۔ مُکَسَّح: لولا، لنگڑا کیا ہوا، لولا، لنگڑا، لنگڑا شخص، مفلوج، فالج زدہ۔

کسد: ۱۔ کَسَدَ و کَسُدَ ـُ کَسَادًا و کُسُوْدًا الشیئُ: خواہشمندوں کی کمی کی وجہ سے رائج نہ ہونا۔ ـــ ت السوقُ: بازار میں مندا ہونا۔ (شَیئٌ کی صفت کَاسِدٌ و کَسِیدٌ اور سُوقٌ کی صفت کَاسِدٌ و کَاسِدَةٌ و اَکْسَدُ ہے اَکْسَدَ القومُ: مندے بازار والے ہونا ـــ ت السوقُ: بازار میں مندا ہونا ـ الشیئَ: کو غیر رائج بنانا۔ الکَسِیدُ بمعنی الکاسدُ: گھٹیا۔

۲۔ اِنْکَسَدَ ت الغنمُ اِلی الغنمِ: بکریوں کا بکریوں کے پاس واپس ہونا۔ لوٹنا۔

۳۔ الکُسْدُ: قسط، (ایک دوا کا نام)۔

○ کَسَدَ و کَسُدَ ـُ کَسَادًا و کُسُوْدًا: مالی تجارت کا منڈی نہ پانا، متحرک نہ ہونا یا اچھی طرح نہ بکنا (کاروبار، منڈی کا) مندا ہونا، ست ہونا۔ اَکْسَدَ: (منڈی) کا مندا ہونا، ست ہونا، ماند یا سرد ہونا۔ کَسَاد: سامان تجارت کی عدم فروخت، اقتصادی مندی، سرد بازاری، تجارتی جمود، معاشی انحطاط، کساد بازاری۔ مُکَاسَدَة: دوسرے ملک کی صنعت تباہ کرنے کے لئے وہاں مال کے انبار لگانا۔ کَاسِد و کَسِید: بُری طرح فروخت ہونے والا (مال) سامان تجارت کی طلب میں کمی والا (مال)، مندا (کاروبار) ماند، سرد (تجارت) ست (منڈی)۔

کسر: ۱۔ کَسَرَ ـِ کَسْرًا العودَ و کُلَّ صلبٍ: کو توڑنا لیکن توڑنے والی چیز اس میں نفوذ نہ کرسکے۔ ـ المتاعَ: سامان ایک ایک کر کے بیچنا ـــ الشعرَ: شعر کا وزن درست نہ کرنا۔ ـــ الحرفَ: حرف کو زیر دینا۔ الوسادةَ: تکیہ کو موڑنا اور ٹیک لگانا۔ من طرفه وعلیٰ طرفه: نگاہ پست کرنا۔ العسکرَ: لشکر کو شکست دینا۔ فلانًا عن مراده: کو اس کی مراد سے پھیرنا۔ ـ الوصیةَ: وصیت منسوخ کرنا۔ ـ الطائرُ جناحَیهِ: پرندے کا اترنے کے لئے پروں کو سمیٹنا ـ کُسُوْرًا الطائرُ: پرندے کا اترنے کے لئے پروں کو سمیٹنا۔ کَسِرَ ـَ کَسَرًا: کاہل ہونا۔ کَسَّرَ: بمعنی کَسَرَ: جب مشدد ہو تو مبالغہ اور کثرت کیلئے ہوتا ہے۔ ـــ الکلمةَ: (یہ حرفیوں کا اصطلاحی لفظ ہے) کلمہ کی بناوٹ میں تھوڑی سی تبدیلی کر کے اس کو جمع مُکَسَّر بنانا کہا جاتا ہے۔ کَسَّرَ الکتابَ علیٰ عِدَّةِ اَبْوَابٍ: اس نے کتاب کو چند ابواب پر منقسم کیا۔ ـــ ت المرآةُ ونحوُها النورَ علی کذا فتکسَّرَ: آئینہ نے فلاں چیز پر روشنی ڈالی اور اس پر روشنی پڑ گئی۔

کَاسَرَ مُکَاسَرَةً ہٗ فی البیع: سے کم قیمت کا مطالبہ کرنا۔ تَکَسَّرَ: ٹوٹنا۔ ـ الشیئَ: کو توڑنا۔ اِنْکَسَرَ: ٹوٹنا۔ ـ العسکرُ: لشکر کا شکست کھانا اور پراگندہ ہونا صفت دونوں معنی کے لحاظ سے مَکْسُوْرٌ ہے اور مُنْکَسِرٌ: نہیں کہا جائیگا۔ ـــ الحرُّ: گرمی کم ہونا۔ العجینُ: گندھے ہوئے آٹے کا نرم ہونا اور خمیر ہونا۔ ـــ عن الشیئِ: سے عاجز ہونا۔ اِکْتَسَرَ الشیئَ: کو توڑنا۔ الکَاسِرُ (فا) ج کُسَّرٌ (ح): عقاب، کہا جاتا ہے۔ عُقَابٌ کَاسِرٌ: ٹوٹ پڑنے والا یا شکار کیے ہوئے جانور کو توڑ دینے والا عقاب۔ ـ کَاسِرُ الحجرِ او القُلْبِ (ن): پتھواڑ۔ الکَاسِرَةُ ج کَاسِرَاتٌ و کُسَّرٌ و کَوَاسِرُ: الکَاسِرُ کی مونث۔ الکَوَاسِرُ: شکاری پرندے۔ الکَسْرُ (مص): حرف کے نیچے لگائی جانے والی زیر (ـِـ) بہت کم۔ ـــ ج کُسُوْرٌ و جج کُسُوْرَاتٌ (ع، ح): کسر، ایک سے کم عدد جیسے تہائی، چوتھائی اور اس کے مقابلہ میں صحیح ہے ـــ والکِسْرُ ج اَکْسَارٌ و کُسُوْرٌ: عضو کا جز یا گوشت والی ہڈی کا جزو (کہا جاتا ہے: اَتَیْتُهٗ وهو یطعم الناسَ من کُسُورِ الابلِ: میں اس کے پاس آیا وہ لوگوں کو اونٹ کے اعضاء کھلا رہا تھا) گھر کا ایک کونہ، کونہ خیمہ کا وہ کنارہ جو زمین پر لگا ہوا ہو۔ کُسُوْرُ الاَوْدِیَةِ: وادی کے موڑ (اور اس آخری معنی میں اس لفظ کا واحد نہیں) کہا جاتا ہے۔ هٰذِهٖ اَرْضٌ ذَاتُ کُسُوْرٍ یہ زمین اونچی نیچی ہے۔ الکَسْرَةُ ج کَسَرَاتٌ: کَسَرَ کا اسم مرہ، زیر کی حرکت اور علامت، شکست، کہا جاتا ہے۔ وَقَعَتْ عَلَیهِمُ الکَسْرَةُ: یعنی وہ شکست کھا گئے وبعینه کَسْرَةٌ مِنَ السَّهَرِ: یعنی اس کی آنکھ میں نیند کا غلبہ ہے اور کہا جاتا ہے۔ هُوَ ذُوْ کَسَرَاتٍ وهَزَرَاتٍ: وہ ایسا شخص ہے جس کو ہر چیز میں نقصان ہوتا ہے۔ الکِسْرَةُ ج کِسَرٌ و کِسْرَاتٌ و کِسَرَاتٌ: ٹوٹی ہوئی چیز کا ٹکڑا۔ الکُسَارُ والکُسَارَةُ من الحطبِ ونحوِه: کھورا چورا، چھپٹی۔ الکَسَّارُ: مبالغہ کے لئے فعال کا وزن۔ الکَسِیْرُ ج کَسْرٰی و کَسَارٰی: ٹوٹا ہوا۔ التَکَسُّرُ (طب): ایسی حالت جس میں سردی گرمی کی وجہ سے اعضاء میں تبدیلی محسوس ہوتی ہو۔ الانْکِسَارُ (ف): شعاعوں کا انتشار یا انعطاف التکسیرُ (مص) (ہ): پیمائش۔ المَکْسِرُ ج مَکَاسِرُ: توڑنے کی جگہ، آزمائش، دراصل یہ مِنْ کَسْرِكَ العُوْدَ: (یعنی لکڑی توڑنے) سے ماخوذ ہے تاکہ پتہ چلے کہ لکڑی سخت ہے یا نرم ہے کہا جاتا ہے۔

فلان طَیِّبُ المَکْسِرِ: یعنی آزمائش کے وقت اچھا ہے۔ مَکْسِرُ الشَّجَرَۃِ: درخت کی جڑ یا درخت کا تنا جہاں سے ٹہنیاں توڑی جائیں۔ المُکَاسِرُ من الجیران: وہ پڑوسی جس کے مکان کا گوشہ تمہارے مکان کے گوشے سے ملا ہوا ہو۔ کہا جاتا ہے۔ ھُوَ جَارِی مُکَاسِرِیْ وہ میرا پڑوسی ہے کہ اس کے مکان کا گوشہ میرے مکان کے گوشہ سے ملا ہوا ہے۔ المُکَسَّرُ (مفع) من الاودیۃ: وادی جس کے موڑ بہہ رہے ہوں۔ اَلْجَمْعُ المُکَسَّرُ: جمع سالم کی ضد، جس میں جمع بناتے وقت واحد کی حالت سلامت نہ رہے جیسے رجل سے رجال۔ المَکْسُوْرُ (مفع) ـ صَوْتٌ مَکْسُوْرٌ: کمزور آواز۔ المُتَکَسِّرُ (فا) کہا جاتا ہے رَأَیْتُہٗ مُتَکَسِّرًا: میں نے اسے سست دیکھا ہے۔

۲۔ کِسْرٰی و کَسْرٰی ج اَکَاسِرَۃُ وَاَکَاسِرُ و کَسَاسِرَۃُ و کُسُوْرٌ: شاہان فارس کا نام اور نسبت کرتے ہوئے کہیں گے کَسْرَوِیٌّ اگر کِسْرٰی کی طرف نسبت ہو کِسْرَوِی اور کِسْرِیٌّ: (فارسیہ)

الاِکْسِیْرُ: وہ چیز جو چاندی وغیرہ کو سونا بنا دے لیکن یہ ان کا فضول خیال ہے (یونانیہ)

○ کَسَرَ ـِ کَسْرًا ہ: کو توڑنا، پاش پاش کرنا، (ہڈی وغیرہ) توڑنا۔ ـــ ہ: (دروازہ وغیرہ) کو توڑ کر کھولنا، (کسی چیز سے) کھولنا، زور لگا کر کھولنا، توڑنا (مجازاً: طاقت، مزاحمت وغیرہ کو)، (قانونی فرض) کی خلاف ورزی کرنا، بے حرمتی کرنا، کو تباہ کرنا، نیست و نابود کرنا، (دشمن کی صفوں میں) بھگدڑ مچانا، (دشمن کو) شکست دینا، (کسی حرف صحیح کے نیچے) زیر لگانا۔ کسر خاطِرَہٗ: کی امید توڑنا، توقع باطل کرنا، کا لحاظ نہ کرنا، کی برملا توہین کرنا، سب کے سامنے سبکی کرنا۔ کُسِرَتِ الرِّیحُ: آندھی کا رک جانا، پرسکون ہو جانا۔ کَسَرَ الصَّمْتَ: خاموشی توڑنا۔ کَسَرَ العَطَشَ: پیاس بجھانا۔ کسرہ عن مرادِہٖ: کو اپنا مقصد پورا کرنے سے باز رکھنا یا اس کا مقصد پورا کرنے میں حائل ہونا۔ کَسَرَ عینَہٗ: کو شرمندہ کرنا۔ کسر قلبَہٗ: کا دل توڑنا، کو بددل کرنا، کی حوصلہ شکنی کرنا، ہمت توڑنا۔ کسر من حِدَّتِہٖ: کسی چیز کو کند کرنا، ٹھنڈا کرنا، ہلکا کرنا، نرم کرنا، کسی شخص یا چیز کو اعتدال پر لانا، کی سختی کم کرنا۔ کَسَّرَ ہ: کو توڑ کر ٹکڑے ٹکڑے کر دینا، کو پاش پاش کر دینا۔ تَکَسَّرَ: ٹوٹ کر ٹکڑے ٹکڑے ہونا، پاش پاش ہونا، ٹوٹنا، (روشنی کی شعاعوں کا) منعطف ہو جانا، مہذب ہونا، شائستگی سیکھنا۔ اِنْکَسَرَ: ٹوٹنا، شکست کھانا، (طاقت، شدت، سختی، تشدد کا) ٹوٹ جانا، منعطف ہونا، (گرمی وغیرہ کا) گھٹنا، کم ہو جانا، (پیاس کا) بجھنا۔ اِنْکَسَرَتْ سَاقُہٗ: اس کی ٹانگ ٹوٹ گئی۔ کَسْر: توڑنا، پاش پاش کرنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ ـــ جمع کُسُوْر: ٹوٹ پھوٹ، شگاف، رخنہ، ہڈی کا ٹوٹنا، سڑکنا، شکستگی، کڑک۔ ـــ جمع کُسُوْر: کسر، کسر عُشری و اعشاری: کسر اعشاریہ۔ و کسور (ہندسوں کے بعد) اور کچھ، کچھ اوپر جیسے جنیۃٌ و کُسُوْر: ایک پاؤنڈ اور کچھ، ایک پاؤنڈ اور کچھ اوپر۔ کَسْر و کِسْر: کسر البیت، گھر کا گوشہ، کونا۔ جثم فی کسر بیتہ: گوشہ نشینی اختیار کرنا، چار دیواری میں قیام رکھنا۔ کِسْرۃ جمع کِسَر و کِسرات: (ٹوٹا ہوا) ٹکڑا، روٹی کا ٹکڑا۔ کَسِیر جمع کَسْرٰی و کَسَارٰی: ٹوٹا ہوا، تڑکا ہوا، پاش پاش کیا ہوا، شکست خوردہ۔ کَسَّارۃ: سروتہ، صلبُ المَکْسِر: توڑنے میں سخت، تنومند، شہ زور، زور آور، مضبوط جسم کا، گھٹا ہوا، سخت، مضبوط۔ طَیِّبُ المکسر: آزمائش میں پورا اترنے والا، اپنی قدر و قیمت ثابت کرنے والا، عمدہ قسم کا۔ لَیِّنُ المکسر: نرم، شریف۔ جمع التَّکْسِیر جمع مُکَسَّر۔ تکسُّر: ٹوٹا ہوا ہونا، توڑنا، انعطاف۔ تکسرُ الأَشِعَّۃِ: شعاعوں کا انعطاف۔ اِنْکِسار: ٹوٹنا، ٹوٹا ہوا ہونا، ہڈی کا ٹوٹنا، پھٹنا، خلاف ورزی، رخنہ، جلدی ٹوٹ جانا، شکست، دل شکستگی، حوصلہ شکنی، اداسی، پشیمانی، شعاعوں کا انعطاف، انکسار القلب: شکستہ خاطری، دل شکستگی، پشیمانی۔ کَاسِر: توڑنے والا، ٹکڑے ٹکڑے کرنے والا، وغیرہ۔ ـــ جمع کَوَاسِر: سفاک (شکاری جانور) کاسِرُ الحَجَر: کوہ ایس کا سرخ، سفید یا زرد پھولوں کا پودا۔ طَیرٌ کَاسِرٌ: شکاری پرندہ۔ کَوَاسِر الطیر: شکاری پرندے۔ مَکْسُوْر: ٹوٹا ہوا، تڑکا ہوا، ٹکڑے ٹکڑے کیا ہوا، شکست خوردہ، ناکام؛ یکسر عاری، لفظ جس کے نیچے زیر ہو۔ مُکَسَّر: ٹکڑے ٹکڑے کیا ہوا، پاش پاش کیا ہوا، ٹوٹا ہوا، ٹوٹی پھوٹی (زبان)۔ مُکَسَّرات: بادام اور سخت پوست کے گری دار میوے۔ جمع مُکَسَّر ٹوٹی ہوئی جمع۔

○ کَسْرُونۃ: پکانے کا برتن۔

کَسَعَ: ۱۔ کَسَعَ ـَ کَسْعًا ہٗ: کو دھتکارنا، دھتکارتے ہوئے پیچھا کرنا۔ کے چوتڑوں پر ہاتھ یا لات سے مارنا۔ ـــ السفینۃَ فی البحر: کشتی کو سمندر میں اتارنا اور چلانا ـــ ہ بکذا: کو کا تابع بنانا، کہا جاتا ہے۔ وَرَدَتِ الخَیْلُ یَکْسَعُ بَعْضُھا بَعْضًا: گھوڑے اس حال میں آئے تھے کہ وہ ایک دوسرے کے پیچھے تھے، اور کہا جاتا ہے۔ اِتَّبَعَ فُلَانٌ اَدْبَارَھُمْ یَکْسَعُھُمْ بالسَّیْفِ: فلاں ان کے پیچھے گیا اور وہ ان کو تلوار سے دھتکار رہا تھا۔ کَسَعَتِ الرَّجُلَ بِمَا سَاءَہٗ: جبکہ گفتگو کرے اور آخر میں ایسی بات کہے جو تکلیف دہ ہو۔ الکُسْعَۃُ: کام کرنے والے بیل، گدھے (کیونکہ انہیں چھڑی کے ساتھ ہانکا جاتا ہے) غلام

۲۔ کَسَعَ ـَ کَسْعًا و اِکْتَسَعَ ت الخیلُ باذنابھا: گھوڑوں کا ٹانگوں میں دم دبانا۔

۳۔ تَکَسَّعَ فی ضلالہ: گمراہی کی انتہا کو پہنچنا۔

۴۔ الکَسَعُ فی الخیل: گھوڑے کے کھر کے پاس جوڑ کے اردگرد سفیدی۔ الکُسَعُ: روٹی کے ٹکڑے۔ الکُسْعَۃُ ج کُسَعٌ: پیشانی پر سفید داغ، پرندے کی دم کے نیچے سفید پر۔ الاَکْسَعُ من الخیل: کھر کے پاس جوڑ کے اردگرد سفیدی والا گھوڑا۔ ـــ من الطیر: دم کے نیچے سفید پر والا پرندہ۔ ـــ رَجُلٌ مُکَسَّعٌ: کنوارا مرد۔

کسف: ۱۔ کَسَفَ ـِ کَسْفًا اللّٰہُ الشمسَ او القمرَ: کو اللہ کا گرہن لگانا۔ ـــ الشیئَ: کو ڈھانکنا۔ بَصَرَہٗ: نگاہ پست کرنا۔ ت الشمسُ النجومَ: آفتاب کی روشنی کا ستاروں پر غالب آنا۔ ـــ ہٗ الحزنُ وغیرُہٗ: غمگین کر دینا۔ ـــ کُسُوْفًا تِ الشمسُ: آفتاب میں گہن لگنا، (سورج کو گرہن اس وقت لگتا ہے جب چاند سورج اور زمین کے درمیان حائل ہو جائے۔)۔ ـــ وجھُہٗ: تیوری چڑھانا۔ ـــ تْ حالُہٗ: برا حال ہونا۔ ـــ بالُہٗ: کے جی میں برا خیال آنا، کی امید کا کھوٹا ہونا۔ تَکَسَّفَتِ الشَّمْسُ: بمعنی کسفت۔ اِنْکَسَفَتِ الشَّمْسُ والقمرُ: آفتاب اور ماہتاب میں گہن لگنا۔ الکَاسِفُ (فا): کہا جاتا ہے۔ فُلَانٌ کَاسِفُ البَالِ: فلاں برے حال والا ہے۔ وکَاسِفُ الوَجْہِ: ترش رو۔ یَوْمٌ کَاسِفٌ: سخت و خوفناک دن۔ رَجُلٌ کَاسِفٌ: غمگین مرد جو غم کی وجہ سے نڈھال ہو گیا ہو اور اس کا رنگ فق ہو چکا ہو۔ الکَسْفُ (مص): عربوں کی ضرب المثل ہے۔ اَکَسْفًا و اِمْسَاکًا: یعنی کیا ترش روئی اور بخل بھی؟ یہ مثال ترش رو اور بخیل کے لئے بولی جاتی ہے۔

۲۔ کَسَفَ ـِ کَسْفًا الثوبَ: کپڑا کاٹنا۔ ـــ کُسُوْفًا اَمَلُہٗ: کی امید منقطع ہونا۔ کَسَّفَ الشیئَ: کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ الکِسْفَۃُ ج کِسْفٌ و کِسَفٌ و اَکْسَافٌ و کُسُوْفٌ: ٹکڑا۔ الکَسِیفَۃُ: ٹکڑا۔

○ کَسَفَ ـِ کُسُوفًا: تاریک ہونا، یا ہو جانا (سورج کو گرہن لگنا۔ ــــ ہ: کو سرزنش کرنا، کو شرمندہ کرنا۔ اِنْکَسَفَ: گرہن لگنا، شرمندہ ہونا، شرمانا۔ کَسْف: اندھیرا ہونا، اندھیرا، تاریکی، کُسُوف حجاب، پوشیدگی، گرہن، گہن، اندھیرا، تاریکی، سورج گرہن۔ انکساف بمعنی بالا۔ کاسِف غمگین، شکستہ خاطر، رنجیدہ، آزردہ، اداس، افسردہ، دل، سرنگوں، تاریک۔

○ کَسْکَسَ: پیسنا، سفوف بنانا، کوٹنا، پیچھے ہٹنا، پسپا ہونا۔ کُسْکُسُو اور کُسْکُسِی شمال مشرقی افریقہ کا ایک کھانا۔ کُسْکاس و کَسْکاس چھلنی جس سے یہ کھانا تیار کیا جاتا ہے۔

کسل: ۱۔ کَسِلَ ـَ کَسَلًا و تَکاسَلَ: کاہل ہونا جس کام میں سستی نہ کرنا چاہئے اس میں سستی کرنا۔ صفت کَسِل و کَسْلان ج کَسالیٰ و کُسالیٰ و کَسْلیٰ و کَسالیٰ مونث کَسِلَۃ و کَسْلانَۃ و کَسْلیٰ۔ أَکْسَلَ الامرُ فلانًا: کو معاملہ کا کاہلی میں ڈالنا۔ الکِسالَۃُ: بے کاری۔ الکَسُولُ کاہل، ناز پروردہ لڑکی کا وصف ہے جو اپنی مجلس سے جدا نہ ہو۔ المِکْسال: کاہل (مذکر و مونث) ناز پروردہ لڑکی جو اپنی مجلس سے جدا نہ ہو۔ نَسَبٌ مِکْسَل: وہ نسب جسے سرداری اور افعال خیر میں خود داری نہ ہو۔ المَکْسَلَۃُ: جو چیز کاہلی کا سبب بنے، کہا جاتا ہے۔ الشِبعُ مَکْسَلَۃ: آسودگی کاہلی کا باعث ہے اور فُلانٌ لاتُکْسِلُہُ المَکاسِلُ: فلاں کو کاہلی کے اسباب کاہل نہیں کرتے۔

۲۔ الکِسْلُ والمِکْسَلُ: دھنیا کے کمان کی تانت جبکہ اتار دی جائے۔

○ کَسِلَ ـَ کَسَلًا: سست ہونا، کاہل ہونا، وقت بے کار کھونا۔ کَسَّلَ ہ: کو سست، کاہل، یا بے پروا بنانا۔ تَکاسَلَ: بمعنی کَسِلَ کَسَل: سستی، کاہلی، بے پروائی، غفلت، بے عملی، نکما پن۔ کَسِل و کَسُول: سست، کاہل، بے کار۔ کَسْلان مونث کَسْلانۃ و کَسْلیٰ جمع کَسالیٰ و کُسالیٰ و کَسْلیٰ: سست کاہل، نکما، آرام طلب، بیکار، یونہی پڑا ہوا، بے عمل۔ مِکْسال: جس کی ہڈیوں میں سستی پڑی ہو، کاہل الوجود، تَکاسُل: سستی، کاہلی، مٹھا پن، آرام طلبی، نکما ہونا، مُتَکاسِل: سست کاہل، آرام طلب، نکما، بے ہمت

کسم: ۱۔ کَسَمَ ـِ کَسْمًا الیابسَ: خشک چیز کو ہاتھ سے چورا کرنا۔ ــــ عَلیٰ عیالہ: اپنے عیال کے لئے روزی کمانے کے لئے محنت کرنا۔ ــــ نار الحرب: لڑائی بھڑکانا۔ الکُسامُ (مص): خشک چیز کا چورا جو ہاتھوں میں باقی رہ جائے۔ الکَسُومُ: گزرنے والا۔

۲۔ الکِسْمُ عِنْدَ العامَّۃِ: متناسب جسم کہتے ہیں فُلانَۃٌ جَمِیلَۃُ الکِسْمِ: فلاں عورت خوبصورت جسم کی مالک ہے۔ الکَیْسُومُ: بہت گھاس، کہا جاتا ہے۔ ہٰذِہٖ رَوْضَۃٌ کَیْسُومٌ و یَکْسُومٌ: یہ سرسبز و شاداب اور گنجان باغ ہے۔ خَیْلٌ اَکاسِمُ: بہت سے گھوڑے جو ایک دوسرے کے اوپر ہوں۔ رَوْضَۃٌ اُکْسُومٌ: ج اَکاسِیمُ: گنجان و سرسبز باغ۔

○ کَسَمَ ـِ کَسْمًا علی عیالہ: اپنے گھر والوں کے لئے روزی کمانا۔ کَسَّمَ ہ: کی شکل بنانا، کو صورت دینا، متشکل کرنا، کو شکل دینا۔ کَسْم: لباس کی قطع، کاٹ، لباس۔ پوشاک، فیشن، شکل، صورت، طریقہ، انداز۔ کَسِیم: ٹیکس، محصول، بلدیاتی محصول۔ تَکْسِیم: بنانا، شکل دینا، تشکیل دینا، ڈھالنا، نقش بنانا مُکَسَّم: خوشنما، خوش شکل، طرح دار، دیدہ زیب۔

کسو: کَسا یَکْسُو کَسْوًا الثوبَ فلانًا: کو کپڑے پہنانا۔ ــــ ہ شِعْرًا: کی اشعار سے مدح کرنا۔ کَسِیَ یَکْسیٰ و کَسِیَ کَسًا الثوبَ: کپڑا پہننا۔ اَکْسیٰ الثوبَ فلانًا: کو لباس پہنانا تَکَسّیٰ تَکَسِّیًا بالکساء: کپڑا اوڑھنا، پہننا۔ اِکْتَسیٰ: لباس پہننا۔ ــــ ت الارضُ بالنبات: نباتات سے چھپ جانا۔ اِکْتَسَیْتُہٗ ثَوْبًا: میں نے اسے کپڑے پہنائے۔ اِسْتَکْسیٰ فلانًا: کسی سے لباس مانگنا۔ الکاسِیْ (فا) لباس پہننے والا ج کُساۃ۔ الکِساءُ ج اَکْسِیَۃ: کپڑا۔ الکُسْوَۃُ والکِسْوَۃُ ج کُسیً و کِسیً: لباس۔ الاَکْسیٰ: بہت پہننے والا، بہت لباس دینے والا، عربوں کی ضرب المثل ہے۔ ھُوَ اَکْسیٰ مِنْ بَصَلَۃٍ: یہ مثال اس شخص کے لئے بولتے ہیں جو بہت زیادہ کپڑے پہنے۔

۲۔ کَسِیَ یَکْسیٰ کَساءً: بزرگ ہونا۔ کاسیٰ مُکاساۃً فلانًا: پر فخر کرنے میں غالب آنا۔ الکَساءُ: بزرگی و شرافت۔

○ کَسا ـُ کَسْوًا ہ ہ: کو کچھ پہنانا، (پوشاک) پہنانا، کو میں ملبوس کرنا، کو کچھ اوڑھانا۔ ــــ ہ ہ/ب: کو سے آراستہ کرنا، سے باندھنا، کو (غلاف) چڑھانا، پر (استر) لگانا کو سے منڈھنا، پر خول چڑھانا، (گوٹ) لگانا، کچھ لگانا، کو میں بند کرنا، کو سے ڈھکنا، پر (کچھ) رکھنا۔ کساہ صبغۃ کذا: کوئی شکل/ وضع قطع دینا، کو کسی جیسا دکھانا۔ کَسِیَ ـَ کَسًا: پوشاک پہننا۔ اَکْسیٰ ہ ہ: کو کچھ پہنانا اوڑھانا، کو میں ملبوس کرنا۔ تَکَسّیٰ: لباس پہننا۔ ــــ ب: میں ملبوس ہونا، سے سنورنا، کچھ پہننا، سے اپنے آپ کو ڈھانپنا۔ اِکْتَسیٰ: بمعنی بالا نیز، (درخت کا) پتے نکالنا۔ کِسْوَۃ جمع کُسیً و کِسیً و کَساوِیٰ: لباس، کپڑا، کپڑے، پوشاک، کپڑوں کا جوڑا، وردی، (دیواروں وغیرہ کی) آرائش، استر کاری، تختہ بندی، کپڑے لگانا، نیا پلستر۔ الکِسْوَۃ الشَرِیفۃ: غلاف کعبہ۔ کِسْوَۃ التشریفۃ: تقریبات میں پہننے والا لباس، جشن کی وردی۔ کِساء جمع اَکْسِیَۃ: لباس، پوشاک۔

کسی: الکُسْیُ ج اَکْساءٌ: چوتڑ کا پچھلا حصہ، ہر چیز کا پچھلا حصہ کہا جاتا ہے۔ رَکِبَ اَکْساءَہٗ وہ گدی کے بل گرا۔

○ کَشَّ ـِ کَشًّا من: سے اچھل کر پیچھے ہٹنا (خوف وغیرہ کی وجہ سے) کُشَّۃ: بالوں کی لٹ۔

○ کُشْتُبان و کُشْتِبان جمع کَشاتِبین: انگشتانہ۔

کش: ۱۔ کَشَّ ـِ کَشًّا و کَشِیشًا الزندُ: چقماق سے آگ نکلتے وقت سائیں سائیں کی آواز نکلنا۔ ــــ ت الجرَّۃُ: شراب کے مٹکے میں جوش آنا۔ و ــــ کَشِیشًا الجَمَلُ: اونٹ کا پہلی مرتبہ بڑبڑانا۔ ــــ ت الحیَّۃُ: سانپ کی کھال سے آواز نکلنا۔ ــــ تِ البقرۃُ: گائے کا آواز نکالنا۔ تَکاشَّ تِ الافاعی: سانپوں کا آپس میں آواز نکالنا۔ الکَشِیشُ (مص): شراب کے جوش کی آواز۔

۲۔ کَشَّ ـِ کَشًّا الرجُلَ وغیرہٗ: کو دھتکارنا، ڈانٹنا۔ ــــ الدجاجۃَ: مرغی کو کش کش کہہ کر ڈانٹنا (عامیہ)۔ ــــ الدیکُ: کمزور ہونا اور دوسرے مرغ سے شکست کھا جانا (عامیہ)

۳۔ الکُشُّ: وہ چیز جس سے کھجور کے درخت کو گابھا دیا جائے۔ الکَشَّۃُ: پیشانی یا سر کے اگلے حصہ کے بالوں کا گچھا۔

۴۔ کَشْکَشَ کَشْکَشَۃً: بھاگ جانا۔ ــــ ت الحیَّۃُ: سانپ کا اپنی جلد سے آواز نکالنا۔ الکَشْکَشُ ج کَشاکِش: خوبصورتی کے لئے کپڑے کے بارڈر وغیرہ پر کی گئی کڑھائی۔ ثَوْبٌ مُکَشْکَش: دلکش کڑھائی والا کپڑا (فارسیہ) الکَشْکَشَۃُ (مص) کاف ضمیر خطاب مونث کو شین سے بدل دینا۔ جیسے اَکْرَمْتُش و عَلَیْش: بجائے اَکْرَمْتُکِ اور عَلَیْکِ کہنے کے۔

کشأ: ۱۔ کَشَأَ ـَ کَشْأً الشیَٔ: کو چھیلنا۔ فلانًا بالسیف: کو تلوار سے مارنا۔ کَشِیَٔ ـَ کَشًا و کَشاءً

ثُ یدُہٗ: کا ہاتھ پھٹنا، جھری دار ہونا۔تَکَشَّأَ الشیئُ: چھل جانا۔

۲۔کَشَأَ ـــ کَشْأً اللحمَ: گوشت بھون کر خشک کرنا صفت کَشِیءٌ۔ الرجُلُ: بھنے ہوئے گوشت کا ٹکڑا کھانا۔ الشیئَ: کو اگلے دانتوں سے کاٹ کر کھانا۔ وکَشِیءَ ـَ کَشْأً و کَشَاءً الرجُلُ من الطعام: کو شکم سیر ہو کر کھانا صفت کَشِیءٌ و کَشِیٌّ۔ کَشَّأَ تَکْشِئَۃً اللحمَ: خشک بھنا ہوا گوشت کھانا۔اَکْشَأَ اللحمَ: گوشت بھون کر خشک کرنا۔ الرجُلُ: بھونے ہوئے گوشت کا ٹکڑا کھانا۔تَکَشَّأَ اللحمَ: خشک بھنا ہوا گوشت کھانا ـــ الرجُلُ من الطعام: کو پیٹ بھر کر کھانا۔الکَشِیءُ: بھنا ہوا اور پکا ہوا گوشت۔

۳۔الکُشَاۃُ: عیب، کہا جاتا ہے مافی جَسَدِہٖ کُشَاۃٌ: اس کے جسم میں کوئی عیب نہیں۔

کشب: کَشَبَ ـِ کَشْبًا و کَشَّبَ اللحمَ: بہت گوشت کھانا۔

کشت: الکُشْتُبَان ج کَشَاتِبِیْنَ: انگشتانہ۔(درزی جسے انگلی پر چڑھا کر سوئی استعمال کرتا ہے)زَھْرُ الکُشْتُبَان: ایک نباتاتی پودا۔

کشث: الکَشُوثُ و الکُشُوثُ و الکُشُوثَی والکَشُوثَی والکَشُوثَاءُ: ایک قسم کی طفیلی نباتات جس کی جڑ اور پتے نہیں ہوتے۔ پھول چھوٹے اور گول ہوتے ہیں اور جڑی بوٹیوں کے لئے نقصان دہ ہوتی ہے۔

○ کَشَحَ ـَ کَشْحًا لہ بالعداوۃ: سے نفرت کرنا، سے دل میں دشمنی رکھنا ـــ ھم: (ہجوم) کو منتشر کرنا، تتر بتر کرنا ـــ ہ: کو ہانک کر لیجانا، کا پیچھا کرنا، تعاقب کرنا۔کاشحہ بالعداوۃ: بمعنی کَشَحَ لہ بالعداوۃ اِنْکَشَحَ: منتشر ہونا، تتر بتر ہونا، دور ہونا، زائل ہونا۔ ـ کَشْح جمع کُشُوح: کولھے کا خط، پٹھا، کولھا، پہلو، جانب، کمر، کوزی طَوَی کشحہُ عَلَی: کو اپنے تک رکھنا، کو راز میں رکھنا طَوَی کشحہُ (کشحًا) عن: کسی سے رخ موڑنا، سے تعلقات ختم کر دینا۔ وَلَّاہُ کَشْحَہٗ: کو فراموش کر دینا کُشاحَۃ: خفیہ اور چھپی دشمنی، نفرت، آزردگی، دل میں بیٹھا ہوا کینہ، تلخی، بغض کاشِح: چھپا دشمن۔

کشح: اکَشَحَ ـــَ کَشْحًا البیتَ: گھر میں جھاڑو دینا ـــ القومَ: کو پراگندہ کرنا، دھتکارنا ـــ البعیرَ: اونٹ کے پہلو میں داغ لگانا ـــ ہ: کے پہلو پر داغ دینا لہ بالعداوۃ: سے دشمنی کرنا ـــ عن الماء: پانی پر سے واپس ہونا ـــ الطائرُ: پرندے کا تیز واپس آنا ـــ الظلامُ او الضوءُ: تاریکی یا روشنی کا زائل ہونا ـــ العودَ: لکڑی چھیلنا یا اس کی چھال اتارنا کُشِحَ الرجُلُ: پہلو پر داغ دیا جانا صفت مَکْشُوحٌ ـــ القومُ عن الماء: پانی سے ہٹ کر متفرق ہونا۔ پراگندہ ہونا کَشِحَ ـَ کَشْحًا: کے پہلو کا درد کرنا۔ کَشَّحَ البعیرَ: اونٹ کے پہلو میں داغ لگانا ـــ ہ: کے پہلو پر داغ دینا ـــ العود: لکڑی چھیلنا، کی چھال اتارنا ـــ ہ عند العامۃ: کو بھگانا یا دھتکارنا کہا جاتا ہے کَشَّحَ الذُّبَابَ: مکھی کو بھگانا یہ کَشٍّ سے تبدیل شدہ ہے کَاشَحَ کِشَاحًا و مُکَاشَحَۃً فلانًا بالعداوۃ: سے دشمنی رکھنا اِنْکَشَحَ القومُ عن الماء: پانی سے ہٹ کر متفرق ہونا، بکھرنا۔ الکَاشِحُ (فا): پوشیدہ دشمنی رکھنے والا اور بقول بعض وہ شخص جو دشمنی کی بناء پر پہلو تہی کرے الکَشْحُ (مص) من الجسم ج کُشُوحٌ: پہلو، کہا جاتا ہے طَوٰی کشحَہٗ عَلَی الاَمْرِ: اس نے کام پر ہیشگی کی اور کہا جاتا ہے طَوٰی کَشْحَہٗ عَنْ فُلَان اَوْطَوٰی کَشْحًا عَنْہُ: یعنی اس نے اس سے پہلو تہی کی اور اعراض کیا الکَشَحُ (طب): پہلو کی بیماری جس پر داغ دیا جاتا ہے اور بعض کے بقول ذات الجنب کو کہتے ہیں الکِشَاحُ: پہلو کا داغ الکُشَاحَۃُ: باطنی عداوت اور قطع تعلق المِکْشَاحُ: کلہاڑا ـــ و المِکْشَحُ: تلوار کی دھار۔

۲۔کَشَحَ ـَ کَشْحًا ت الدابَّۃُ: چوپائے کا ٹانگوں کے درمیان دم دبانا۔

کشد: کَشَدَ ـِ کَشْدًا الشیئَ: کو دانتوں سے کاٹنا۔ ـــ الناقۃَ: تین انگلیوں سے اونٹنی کا دودھ دوہنا۔ اَکْشَدَ: خالص مکھن بنانا الکُشْدَۃُ: مکھن الکَاشِدُ و الکَشْدُ و الکَشُوْدُ ج کُشُدٌ: اہل وعیال کے لئے بہت کمانے والا۔

کشر: اکَشَرَ ـِ کَشْرًا عن اَسْنَانِہٖ: ہنسی وغیرہ میں دانت نکالنا اور اس سے اسم الکِشْرَۃُ ـ السبعُ عن نابہ: درندے کا مقابلے میں دانت دکھانا ـــ فلانٌ لَہُ: پر چیتے جیسا بننا کَشَّرَ عن اسنانہ: بمعنی کَشَرَ۔ تشدید مبالغہ کے لئے ہے کَاشَرَ مُکَاشَرَۃً ہٗ: باہم ہنسنا یا باہم دانت نکالنا اَکْشَرَ لہ عن انیابہ: کو دھمکی دینا تَکَشَّرَ: دانت نکالنا الکَشَرُ: انگور کا خوشہ جس سے انگور کھائے جا چکے ہوں الجَارُ المُکَاشِرُ (فا): قریبی پڑوسی۔

۲۔کَشِرَ ـَ کَشْرًا: بھاگنا۔

۳۔الکَشْرُ: خشک روٹی۔

○ کَشَرَ ـِ کَشْرًا و کَثَرَ: دانت دکھانا، منہ بنانا ملی: پر کھس نکالنا، سے مسکرانا ـــــ: گھورنا، قہر آلود نگاہیں ڈالنا کَشَّرَ عن اسنانہ: دانت دکھانا کشر عن نابہ (انیابہ): دانت دکھانا کِشْرَۃ: بنا ہوا منہ، رونی صورت تکْشِیرَۃ: دانتوں کی چمک، دمک، کوندھو جاری مُکَاشِری: وہ میرا سب سے نزدیک پڑوسی ہے۔

کشط: کَشَطَ ـِ کَشْطًا الشیئَ: ڈھکی ہوئی چیز کو کچھ کھولنا ـــ الجلَّ عن الفرس و الغطاءَ عن الشیئِ: جھول کو گھوڑے سے یا ڈھکنے کو کسی چیز سے اتارنا، ننگا کرنا ـــ الحرفَ: کو موقع سے ہٹا دینا۔ ـــ البعیرَ: اونٹ کی کھال اتارنا تَکَشَّطَ السحابُ فی السماءِ: آسمان میں بادل ٹکڑے ٹکڑے اور متفرق ہونا اِنْکَشَطَ: اتارا جانا۔ ننگا ہونا ـــ الروعُ: خوف زائل ہونا اِسْتَکْشَطَ الشیئَ: کَشَطَہٗ کا ہم معنی ـــ البعیرُ: اونٹ کی کھال اتارنے کے وقت کا قریب ہونا الکِشَاطُ: انکشاف، اتری ہوئی کھال الکَشَّاطُ: قصاب الکُشْطَۃُ: کھال اترے ہوئے اونٹوں کے مالک۔

○ کَشَطَ ـِ کَشْطًا ہ: لپٹا ہوا کاغذ، (پوشش وغیرہ) اتارنا، (کچھ) اتارنا، نکالنا، (لکھی ہوئی چیز) محو کرنا، مٹا ڈالنا، (کچھ) الگ کرنا ہ ب: کو سے کھرچنا، چھیلنا، رگڑ کر صاف کرنا مِکْشَط: چھیلنے والا چاقو۔

کشع: کَشَعَ ـَ کَشْعًا القومُ عن قتیلٍ: قوم کا مقتول سے جدا ہو جانا کَشِعَ ـَ کَشَعًا: بددل ہونا، زچ ہونا۔

کشف: اکَشَفَ ـِ کَشْفًا و کَاشِفَۃً الشیَّ و عن الشیئِ: کو ظاہر کرنا، کھولنا، کہا جاتا ہے کَشَفَ اللّٰہُ غَمَّہٗ: اللہ اس کے غم کو زائل کرے۔ اور کہا جاتا ہے کَشَفَتْہُ الکَوَاشِفُ: یعنی بدنامیوں نے اسے رسوا کر دیا کَشِفَ ـَ کَشَفًا: شکست کھانا ـــ الرجُلُ او الفرسُ: آدمی یا گھوڑے کا کھلی ہوئی پیشانی والا ہونا کَشَّفَ الشیئَ: کو کھولنا، ظاہر کرنا ـــ فلانًا عن الامر: کو بات ظاہر کرنے پر مجبور کرنا کَاشَفَہٗ بکذا: کو سے خبردار کرنا۔ کو پر ظاہر کرنا۔ ـــ ہٗ بالعداوۃ: سے کھلم کھلا دشمنی کرنا اَکْشَفَ: ہنسنے میں مسوڑھوں کو ظاہر کرنا تَکَشَّفَ الشیئُ: ظاہر ہونا۔ ـــ البرقُ: بجلی کا آسمان پر پھیلنا ـــ الرجُلُ: رسوا ہونا تَکَاشَفَ القومُ: ایکدوسرے کے عیوب کو ظاہر کرنا، ایک دوسرے کے راز فاش کرنا اِنْکَشَفَ الشیئُ: ظاہر ہونا اِکْتَشَفَ الشیئَ: کو ظاہر کرنا،

كھولنا،اسی سے ہے الاكتشافات: ان نئی تحقیقات کے لئے جو طبی اور صنعتی امور کے متعلق ہوں
اِسْتَكْشَفَ عن الشيئ: کوظاہر کرنیکا مطالبہ کرنا۔
الكَاشِفُ ج كَشَفَةٌ(فا) ـ الكَاشِفَةُ (مص) ج كَوَاشِفُ۔ الكاشف کی مونث۔ رسوائی۔
الكَشْفُ (مص) ـــ عند اصحاب الجمارك (کسٹم والوں کے نزدیک) ایک کاغذ جس پر سامان کی مقدار اور اس کا ریٹ درج ہوتا ہے عند العروضيين: (اہل عروض کے نزدیک) ساتویں متحرک کا گرا دینا جیسا کہ مفعولات میں تاء کو گرادیا اور مفعولا بن گیا جس کو مفعولن کی طرف منتقل کرلیا۔ الالهي عند الصوفيين: وصال الٰہی کے مختلف طریقے اپنا کر صوفی پر حقائق الٰہیہ کا انکشاف۔ صوفیاء کے نزدیک اہل کشف سے مراد وہ لوگ ہیں جو تصوف میں اس اعلیٰ مقام پر پہنچ چکے ہیں کہ وہ ظاہری نگاہ کے بجائے روحانی نگاہ سے حقائق کائنات کو دیکھ لیتے ہیں۔
الكَشَفُ: سر کے اگلے حصے کے بال گرجانا، پیشانی کے بالوں کا گھنگریالے بن جانا یہ چند بال ہوتے ہیں جو پیشانی پر ابھرے ہوتے ہیں۔ الكَشَفَةُ: سر کے اگلے حصہ میں بال گرنے کی جگہ۔ الكَشَّافُ: اسم مبالغہ سے فعال کا وزن کہا جاتا ہے هُوَ كَشَّافُ الغُمَمِ: وہ غموں کو زائل کرنے والا ہے ـــ ج كَشَّافَةٌ: بوائے سکاؤٹ۔ تہذیبی ریاضی وانسانی تنظیم کارکن الكَشْفِيَّةُ: تہذیبی ریاضی انسانی تنظیم۔ بوائے سکاؤٹ تنظیم الكَشِيفُ بمعنی مکشوف کھلا ہوا، ظاہر الأكْشَفُ: جس کے سر کے اگلے حصے کے بال گر گئے ہوں۔ وہ شخص جس کے پیشانی کے بال گھنگھریالے ہوں۔ وہ جس کے پاس لڑائی کے وقت نہ ڈھال ہو اور نہ خود، لڑائی میں شکست خوردہ۔
الكَشْفَاءُ: الاكشف کی مونث ہے۔
٢ـ الكَشَفُ فى الخيل: دم کے بالوں کی پیچیدگی۔
الأكشف: وہ گھوڑا جس کے دم کے بالوں میں پیچیدگی ہو۔

◯ كَشَفَ ـــِ كَشْفًا ہ عن: کو سے نکالنا، الگ کرنا، اتارنا، کھولنا، اٹھانا ہ / عن: آشکارا کرنا، ظاہر کرنا، منکشف کرنا، عیاں کرنا، فاش کرنا، بے نقاب کرنا، ننگا کرنا، واضح کرنا، پر روشنی ڈالنا، کی توضیح کرنا، کا اظہار کرنا، کو کھولنا، کو معلوم کرنا، ظاہر کرنا ـــ عن: کا مطالعہ کرنا، کی جانچ پڑتال کرنا، تفتیش کرنا ـــ على: کا طبی معائنہ کرنا۔ كشف القناع عن: کسی چیز یا شخص کو بے نقاب کرنا، کے چہرے سے نقاب اٹھانا۔ كشف عليه طِبِّيًا: کا طبی (ڈاکٹری) معائنہ کرنا۔ كشفت الحربُ عن ساقِها: جنگ شدید تھی یا شدید ہوگئی، پھیل گئی، یکایک شروع ہوگئی۔ كاشَفَ ہ ب: کو کچھ دکھانا، پر کچھ واضح کرنا، کو کا ثبوت دینا، کو سے آگاہ کرنا ـــ ہ / ب: کے علم میں کچھ لانا، کو کی اطلاع دینا۔ كاشَفَهُ بالعداوة: سے کھلی دشمنی واضح کرنا۔
تَكَشَّفَ: فاش ہونا، بے نقاب ہونا، کھل جانا، ننگا ہونا، منکشف ہونا، ظاہر ہونا، منظر عام پر آنا، معلوم ہونا، پتہ چلنا، دیکھا جاسکنا، مرئی ہونا، نظر آنا، دکھائی دینا، واضح ہونا عن شيئ: کچھ دکھانے کے لئے پوری طرح کھلنا۔ تكشَّفَ الامرُ عن لاشئ: معاملہ بے نتیجہ نکلنا۔ تكشَّفَ عن منتهى العجز: خود کو یکسر بے بس ظاہر کرنا۔ انكَشَفَ: (پردہ کا) ہٹنا، اٹھنا ـــ ل: پر فاش ہونا، منکشف ہونا، ظاہر ہونا، واضح ہونا۔
اِكْتَشَفَ ہ: کو دریافت کرنا (بالخصوص سائنس کے اصولوں کے مطابق) ـــ ہ: کو معلوم کرنا، دریافت کرنا، کا پتہ لگانا، کو فاش کرنا۔ اِسْتَكْشَفَ ہ: کو دریافت کرنے، کی کوشش کرنا، کا کھوج لگانا، کو تلاش کرنا، کی تحقیق کرنا، چھان بین کرنا، تفتیش کرنا، کے متعلق حقائق جاننے کی کوشش کرنا۔: دیکھ بھال کرنا، دشمن کی طاقت کا اندازہ کرنے کے لئے جانا ـــ ہ: کوئی چیز سائنس کے اصولوں کے مطابق دریافت کرنا ـــ ہ: کا پتہ لگانا، کی نشاندہی کرنا، کو ڈھونڈ لینا۔
كَشْف: بے نقابی، دریافت، بے حجاب کرنا۔ بے نقاب کرنا، پردہ دری، اظہار، انکشاف، تجلی، جلوہ، تحقیق، تفتیش، تلاش، جستجو، دیکھ بھال، مطالعہ، جانچ پڑتال، جائزہ، معائنہ، بوائے سکاؤٹ تحریک ـــ جمع كُشُوف و كُشُوفات: رپورٹ، سرگزشت، بیان، تفصیل، خلاصہ تحریر، مجمل بیان، فہرست، فرد، جدول، نقشہ، گوشوارہ، چارٹ، نظام الاوقات، رجسٹر، جمع كشوف: انکشافات، دریافتیں۔ كشف طبي: طبی معائنہ۔ كشف الاقتراع: رجسٹر حاضری كشف الحساب: بیجک (فہرست اشیاء مع قیمت)
كَشْفِي: بوائے سکاؤٹوں کا یا ان کے متعلق حركة كشفية: بوائے سکاؤٹ تحریک، كَشَّاف جمع كَشَّافة: دریافت کنندہ، انکشاف کرنے والا، معلوم کرنے والا، اختراع کرنے والا، موجد، غیر معلوم علاقہ کی سیاحت کرنے والا، دیکھ بھال کرنے والا، سکاؤٹ، بوائے سکاؤٹ، كَشَّاف كَهْرَبائي: سرچ لائٹ مِصباح كَشَّاف و نور كشاف جمع انوار كشافة: سرچ لائٹ۔ كشافة: غیر معروف علاقوں کی سیاحت۔ (دشمن علاقوں کی) دیکھ بھال، بوائے سکاؤٹ تحریک، دشمن کی طاقت کا اندازہ کرنے کے لئے جانا۔ كِشافي: بوائے سکاؤٹ کی۔ كَشِيف: کھلا، بے نقاب، بے پوشش۔ اِكتشاف: دریافت، گرفت، انکشاف، محل وقوع، جمع اكتشافات: (سائنسی) دریافت طائرةُ الاستكشاف: دیکھ بھال والا طیارہ الاستكشاف البعيد المَدَى: دور تک دیکھ بھال۔ اِسْتِكْشافِي: غیر معروف علاقہ کی سیاحت کا یا اس سیاحت کے متعلق، دریافت کا، دریافت کے متعلق، دیکھ بھال کا، دیکھ بھال کے متعلق، مخبر یا نگران کا، مخبر یا نگران جہاز کا۔ كاشِف جمع كَشَفَة: بے نقاب کرنے والا، ظاہر کرنے والا وغیرہ، غیر معلوم علاقہ کی سیاحت کے مقاصد کا حامی۔ دیکھ بھال کا ذریعہ دریافت کا باعث، پتہ لگانے کا باعث، پوشیدہ چیز کو منظر عام پر لانے والا۔ ممتحن، جانچ پڑتال کرنے والا۔ تحقیقات کرنے والا، دریافت کرنے والا، نگران، معائنہ کنندہ، انسپکٹر، کسی علاقہ کا سربراہ، ڈسٹرکٹ چیف، ڈیٹکٹر (ریڈیو) كاشِف و كاشِفة: جوہر یا مادہ جو دوسرے جوہر یا مادہ کے وجود کا پتہ لگانے کے لئے کیمیائی ردعمل پیدا کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے ضَوءٌ كاشِفٌ جمع اضواء كاشِفة او نورٌ كاشِف جمع انوار كاشِفة: سرچ لائٹ زورقٌ كاشِفُ الالغام: سرنگوں کی جگہوں کی دریافت کا جہاز، سرنگیں ہٹانے یا صاف کرنے کا جہاز۔

◯ كاشِف بَلُّورِي: کرسٹل ڈیٹکٹر (ریڈیو) كاشِفُ المُحِيط: بالابین (Pcriscope) بَانَ بالكاشِفِ: خود کو آشکارا کرنا (واضح طور پر اور کسی غلطی کے بغیر) مَكشوف: ننگا کیا ہوا، کھول کر ڈالا ہوا، بے ڈھکا، کھلا، بے چھت، بے پوشش، بے نقاب عریاں۔ کھلا، کسی دفاع کے بغیر فوجی تنصیبات یا قلعہ (مورچہ) بندیوں سے خالی (علاقہ) (عسکری اصطلاح میں) کافی رقم کے بغیر مَكْشُوف الرأس: بغیر ٹوپی ننگے سر بالمكشوف یا على المكشوف: کھلم کھلا، برسرعام على الاعلان: سب کے سامنے (دکھائی دینے والا) مُكْتَشِف: دریافت کنندہ۔ غیر معروف علاقوں کی سیاحت کرنے والا، انکشاف کرنے والا المُكْتَشَفات: (سائنسی)، دریافتیں، انکشافات۔

كشك: ١ـ الكُشْكُ: آب جو (فارسیہ) الكِشْكُ (ط): ایک قسم کا کھانا جو موٹے ستو کو دودھ میں بھگو کر خمیر اٹھنے

کے بعد پکایا جاتا ہے۔(ب) گنبد دار محل (فارسیہ)

۲۔الکَشکُول والکَشکُولَۃ: بھکاریوں کا برتن جس میں وہ اپنی مانگی ہوئی چیزیں ڈالتے ہیں (یہ دونوں لفظ آرامی لغت کے ہیں) بہاؤ الدین عاملی کی ایک کتاب کا نام کشکول ہے کیونکہ اس میں مختلف موضوع پر مضامین ہیں۔

⊙ کُشک جمع أکشاک: (اخبار فروشوں وغیرہ کا) کھوکھا، (باغ میں بنی ہوئی) چھوٹی جھونپڑی، کھیل کے میدان کا بنگلہ، لکڑی کا کیبن، کیبن، جھونپڑی، شیڈ، ٹیلیفون بوتھ (فون گاہ) سٹال، سٹینڈ (کسی میلہ وغیرہ میں) عارضی دوکان۔ کشکُ الاستحمام: غسل خانہ، ساحلی بنچ، کُشکُ الاشارات: سگنل خانہ (ریلوے سٹیشن سے فاصلہ پر بنی ہوئی عمارت جہاں سے سگنل اوپر نیچے کئے جاتے ہیں اور پٹڑی بدلی جاتی ہے) کشک الدیدبان: سنتری خانہ۔ کُشک مُحوِّل: ٹرانسفارمر گاہ۔ کُشکُ الماز: موصلی سفید، مارچوبہ، ناگ دون۔

⊙ کَشکَش: سرسر کرنا، سرسرانا، بھاگ جانا، فرار ہو جانا، چنٹ ڈالنا، چوٹی گوندھنا۔ کشکَش جمع کَشاکِش: سیون، ٹانکا، سنجاف، مغزی، کوٹ، جھالر، حاشیہ، کنارہ۔ روایۃ کِشکِشیۃ: ہلسی کی نقل، عام پسند سوانگ۔ کشکول: بھکاری کا تھیلا، اخبار یا کتاب کے تراشوں کا مجموعہ، البم۔ کشمش: کشمش، مویز، منقّی، مُنقّی۔

⊙ کَشمِیرُ: کشمیر (پاکستان کے شمال میں واقع ایک ریاست) اب اس کے دو حصے ہیں: ایک آزاد کشمیر، دوسرا مقبوضہ کشمیر کہلاتا ہے۔ مقبوضہ کشمیر ہندوستان کے قبضہ میں ہے۔ کشمیرا: نرم اونی کپڑا۔

کشم: ۱۔ کَشَمَ ـِ کَشمًا القثاءَ او الجزرَ: ککڑی یا گاجر بہت حرص سے کھانا۔ کَشِمَ ـــ کَشَمًا: پیدائشی یا خاندانی عیب دار ہونا صفت اَکشَمُ، الکُشمُ (ح): تیندوا۔ انفٌ کَشِمٌ: جڑ سے کٹی ہوئی ناک۔ الاَکشَمُ: تیندوا۔ انفٌ اَکشَمُ: جڑ سے کٹی ہوئی ناک۔

۲۔ کَشمَرَ: رونے کے لئے آمادہ ہونا۔ ـــ انفہ: کی ناک توڑ دینا۔

۳۔ الکِشمِشُ والحَبَّۃُ منہ، کِشمِشَۃُ (ن): کشمش، کشمش پودے کا اصلی گہوارہ یورپ اور شمالی ایشیا ہے یہ درخت پر گچھوں کی شکل میں ہوتا ہے سفید یا سرخ رنگ کے چھوٹے چھوٹے انگور کی مانند خوشے ہوتے ہیں اس کا پھل بہت لذیذ ہوتا ہے۔ اور یہ مختلف قسم کے مربہ جات میں استعمال ہوتا ہے۔

⊙ کُشنَی: پتلے پھلی دار پودے جو چارے کے کام آتے ہیں، ایک قسم کا خودرو چارہ۔

کشو: کَشَا یَکشُو کَشوًا ہُ: کو دانتوں سے کاٹ کھانا۔

کشی: الکُشیَۃُ ج کُشًی: گوہ کے پیٹ کی چربی یا اس کی دم کی جڑ۔

کص: ۱۔ کَصَّ ـِ کَصًّا القومُ: اکٹھا ہونا۔ ـ کَصِیصًا الماءُ بالناس: پانی پر لوگوں کی بہت بھیڑ ہونا۔ تکاصَّ واکتصَّ القومُ: اکٹھا ہونا، بھیڑ کرنا۔ الکَصِیصَۃُ ج کَصائصُ: جماعت۔

۲۔ کَصَّ ـِ کَصًّا و کَصِیصًا الصوتُ: آواز باریک ہونا۔ الکَصِیصُ: ٹڈی کی آواز۔

۳۔ اَکَصَّ: بھاگنا اور شکست کھانا۔ الکَصِیصُ: خوف، تنگی، اضطراب، شدت مشقت کی وجہ سے پیچ وتاب، مکروہ، ناپسندیدہ۔

۴۔ الکَصِیصُ: پستہ قد موٹا نرم (پلپلا) مرد۔ الکَصِیصَۃُ ـ کَصائصُ: ہرن کو شکار کے لئے پھنسانے کا پھندا۔

۵۔ کَصکَصَ: تیز چلنا۔

کصم: کَصَمَ ـِ کُصُومًا: پشت پھیرنا، پیٹھ دکھانا۔ ـــ کَصمًا: دانتوں سے کاٹنا۔ الرجُلَ: کو سختی سے ہٹانا۔

کصی: کَصِیَ یَکصِیَ کَصیًا: بلند مرتبہ کے بعد گھٹیا ہو جانا۔

⊙ کَضَّ: (کظّ)۔ تکضَّضَ: لبریز ہونا، بھرا ہوا ہونا، منہ تک بھرا ہوا ہونا، زیادہ بوجھ لدا ہوا ہونا۔ اِکتَضَّ ب: سے لبریز ہونا، بھرا ہوا ہونا، منہ تک بھرا ہوا ہونا۔ ـ: مونہا منہ بھرا ہوا ہونا۔ تکضُّض: بہت زیادہ زور، حد سے زیادہ محنت، حد سے زیادہ زیر باری۔

کضل: کَضَلَ ـُ کَضلاً ہُ: کو ہٹانا۔

کظ: ۱۔ کَظَّ ـُ کَظًّا الطعامُ فلانًا: کو کھانے کا زیادہ بھرنے سے سانس نہ لینے دینا۔ ـــ الغیظُ صدرَہُ: سخت غضبناک ہونا ـــ الحبلَ: رسی باندھنا ـــ خصمَہ: کو چاروں طرف سے گھیر لینا۔

ـــ کَظاظًا و کَظاظَۃً المسیلُ بالماء: پانی کی زیادتی سے بہاؤ کی جگہ کا تنگ ہونا۔ ـــ الامرُ فلانًا: کو غمگین کرنا، کرب میں مبتلا کرنا، بوجھل کرنا۔ کاظَّ کِظاظًا و مُکاظَّۃً ہُ: سے جنگ میں سخت جم کر مقابلہ کرنا۔ تکاظَّ القومُ: میدان جنگ کو تنگ کرنا، دشمنی میں حد سے گزرنا۔ اِکتَظَّ من الطعامِ: سانس نہ لینے کی حد تک کھانا بھر لینا۔ المسیلُ بالماء: پانی کی زیادتی سے بہاؤ کی جگہ کا تنگ ہونا۔ المحلُ: لوگوں سے بھر جانا۔ ـــ ہُ الغیظُ: کے سینہ کا غصے سے بھر جانا۔ الکَظُّ (مص): بہت زیادہ غضبناک، وہ شخص جس کو امور گرانبار کر دیں اور وہ عاجز ہو جائے کہا جاتا ہے۔ رَجُلٌ کَظٌّ: سخت گیر مرد۔ الکِظَّۃُ: بدہضمی، زیادہ پیٹ بھر جانے کی تکلیف۔ الکِظاظُ (مص): غم جو دل کو بھر دے، تھکن، سختی۔ الکَظِیظُ: شکم سیر، بہت زیادہ غضبناک، وہ شخص جس کو امور گرانبار کر دیں حتی کہ وہ ان سے عاجز آ جائے، بھیڑ، کہا جاتا ہے۔ علٰی باب فلانٍ کَظِیظٌ: فلاں کے دروازے پر رش ہے۔ المَکظُوظُ: کھانے سے بھرا ہوا ـــ والمُکظَّظُ: وہ شخص جس کو امور گرانبار کر دیں حتی کہ وہ ان سے عاجز آ جائے۔ بہت زیادہ غضبناک۔ طعامٌ مُکظَّۃٌ: بدہضمی والا کھانا۔

۲۔ کَظکَظَ کَظکَظَۃً السقاءُ: جیوں جیوں پانی ڈالا جائے مشک کا پھیلتا جانا۔ فلان یتکظکظ عند الاکلِ: فلاں شخص کا جیسے جیسے پیٹ بھرتا جاتا ہے وہ سیدھا بیٹھتا جاتا ہے۔

کظب: کَظَبَ ـُ کُظُوبًا: بہت موٹا ہونا۔

⊙ کَظَّ ـُ کَظًّا ہ: کو بھرنا، لبریز کرنا۔ ـــ ہ: پر بوجھ ڈالنا، کے ساتھ وزن باندھنا، کو زیر بار کرنا۔ ـــ ہ: پیٹ میں بہت زیادہ کھانا بھرنا۔ اِکتَظَّ ب: (لوگوں سے) بہت بھیڑ والا ہونا، ٹھنسا ہوا ہونا، کھچا کھچ بھرنا۔ ـ: منہ تک کھانا، جی بھر کر کھانا، سیر ہو کر کھانا۔ ـ ب: کو حد سے زیادہ کھایا ہوا ہونا: بافراط ہونا، وافر ہونا، بہت ہونا۔ کِظَّۃ: پیٹ میں ٹھونسا ٹھونسی حد سے زیادہ سیری۔ کَظِیظ: منہ تک بھرا ہوا۔ مُکتَظّ ب: سے ٹھنسا ہوا، کھچا کھچ بھرا ہوا، مونہا منہ بھرا ہوا۔

کظر: کَظَرَ ـُ کَظرًا القوسَ: کمان کے کنارے پر تانت لگانے کے لئے دندانہ بنانا۔ الزندۃَ: چقماق میں دندانہ بنانا۔ الکُظرُ: کمان کے کناروں پر تانت کا حلقہ لگانے کی جگہ۔

۲۔ الکُظرُ: گردوں کی چربی۔ والکُظرۃ: گردوں پر چربی کی جگہ جبکہ گردے نکال لئے جائیں۔ الکِظرُ: ہنسلی کی ہڈی کے درمیان کی جگہ۔

⊙ کُظر: پیٹھ کی چربی۔

کظم: کَظَمَ ـِ کَظمًا و کُظُومًا غیظَہُ: غصہ نگل جانا۔ ـ کُظُومًا البعیرُ: اونٹ کا جگالی کرنے سے باز رہنا کہا جاتا ہے۔ ما کظمَ فلانٌ علٰی جرّتہ: یعنی فلاں کے پیٹ میں بات ٹھہرتی نہیں ـــ کَظمًا

الشیئَ و علی الشیئِ: کو روکنا۔ البابَ: دروازہ بند کرنا۔۔۔ النھرَ: نہر پر بند باندھنا۔ القربۃ: مشک بھرنا اور منہ باندھنا۔۔۔ البعیرَ بالکِظامۃ: اونٹ کو نکیل لگانا۔ کُظِمَ کُظُوْمًا: خاموش رہنا۔ الکاظِمُ (فا) ج کُظَّمٌ: خاموش۔ بعیرٌ کاظِمٌ: پیاسا اونٹ۔ الکَظَمُ ج اَکْظامٌ و کِظامٌ: سانس کی نالی، کہا جاتا ہے۔ اَخَذَ بکَظَمِہٖ: یعنی اس کو غم میں مبتلا کر دیا۔ الکِظَامُ: بند کرنے کی چیز کہا جاتا ہے۔ اَخَذَ بِکِظَامِ الْاَمْرِ: یعنی اس نے بھروسہ کے لائق چیز کو اختیار کیا۔ الکِظَامَۃُ ج کَظَائِمُ: زمین کے اندر پانی کی نالی، دو قریب قریب کنوؤں کے درمیان زیر زمین نالی۔ وادی کا دھانہ، اونٹ کی نکیل، ترازو کی رسیوں کا حلقہ، کہا جاتا ہے۔ عَقَدَ الخُیُوْطَ فِیْ کِظَامَتِي المِیْزانِ: یعنی اس نے ترازو کی ڈنڈی کے دونوں حلقوں میں دھاگے باندھ دیئے۔ کِظَامَۃُ البَابِ: دروازہ بند کرنے کی چیز۔ اِبِلٌ کُظُوْمٌ: اونٹ جو جگالی نہ کرے۔ الکَظِیْمُ: دروازہ بند کرنے کی چیز۔۔۔ و لمَکْظُوْمُ: مصیبت زدہ۔ الکَظِیْمَۃُ ج کَظَائمُ: توشہ دان، دو قریب قریب کنوؤں کے درمیان کی زیر زمین نالی۔

⟐ کَظَمَ غَیْظَہٗ: اپنا غصہ چھپانا، دبانا۔: خاموش رہنا، گم سم بیٹھے رہنا۔ کَظِیْم: غصہ سے بھرا ہوا۔

کظو: کَظَا یَکْظُوْ کَظْوًا لحمُہٗ: کا گوشت سخت ہونا۔ تَکَظّٰی لَحْمُہٗ سِمَنًا: موٹائی کی وجہ سے گوشت کا بلند ہونا۔ اَرْضٌ کَاظِیَۃٌ: خشک زمین۔

کعّ: ۱۔ کَعَّ ـِـ کَعًّا و کُعُوْعًا و کَعَاعَۃً و کَیْعُوْعَۃً: کمزور ہونا، بزدل ہونا۔ اَکَعَّ فلانًا: کو خوف دلانا۔ بزدل بنانا۔۔۔ الخوفُ فلانًا: کو اس کے ارادہ سے باز رکھنا۔۔۔ فی کلامِہٖ: کلام میں رکنا۔ الکَاعُ: کمزور، بزدل۔ الکَعُّ: کمزور، بزدل کہا جاتا ہے۔ فُلَانٌ کَعُّ الوَجْہِ: فلاں سبک رخسار ہے۔

۲۔ کَعْکَعَ کَعْکَعَۃً الرجلَ: کو اس کے ارادہ سے باز رکھنا۔۔۔ ہٗ عن کذا: کو سے پھیر دینا۔ فی کلامہ: کلام میں رکنا۔ تکَعْکَعَ: ارادے سے باز آ جانا۔ بزدل ہونا۔ الکُعْکُع: بزدل، کمزور۔

کعب: ۱۔ کَعَبَ ـِـ کُعُوْبًا و کُعُوْبَۃً و کِعَابَۃً تِ الجاریۃُ: لڑکی کا ابھری ہوئی پستان والی ہونا۔ صفت کِعَابٌ و کَاعِبٌ۔ کَعَبَ۔ کُعُوْبًا الثدیُ: پستان ابھرنا۔ کَعَّبَتِ الجاریۃُ: لڑکی کا ابھری ہوئی پستان والی ہونا۔۔۔ الشیئَ: کو مکعب بنانا۔ الکَاعِبُ ج کَوَاعِبُ من الجواری و الثُدِیِّ: ابھری ہوئی پستان والی لڑکی یا ابھری ہوئی پستان۔ الکَعْبُ ج کِعَابٌ و کُعُوْبٌ و اَکْعُبٌ: ہڈیوں کا جوڑ، قدم کے اوپر ابھری ہوئی ہڈی، ٹخنے۔۔۔ ج کُعُوْبٌ: دو پوروں کے درمیان کی گرہ، نیزہ کی گرہ، ہر بلند و مرتفع چیز، بزرگی و شرافت کہا جاتا ہے۔ اَعْلَی اللّٰہُ کَعْبَھُمْ: اللہ ان کی شان کو بلند کرے اور کہا جاتا ہے۔ ذَھَبَ کَعْبُھُمْ: ان کی عزت تباہ ہو گئی، اور کہا جاتا ہے۔ رَجُلٌ عَالِی الکَعْبِ: بڑی بزرگی والا مرد۔۔۔ ج کُعُبٌ و کِعَابٌ (ھ): نرد کا مہرہ، وہ مجسم جس کی چھ پہلو ہوں جو کہ لمبائی چوڑائی موٹائی سب میں برابر ہوں۔ کَعْبُ عَدَدٍ مَا ج کِعَاب (ع ح): ایک عدد کے لئے تین اعداد کا مساوی کا حاصل ضرب جیسے کعب ۶۶×۶×۶ = ۲۱۶ کا۔ الکُعْبُ: ابھری ہوئی پستان۔ الکُعْبَۃُ: دوشیزگی۔ الکَعْبَۃُ ج کِعَابٌ و کَعَبَاتٌ: نرد کا مہرہ، ہر چوکور مکان، جھروکہ، بیت اللہ الحرام، کیونکہ یہ مربع شکل کی عمارت ہے۔ الکِعَابُ واحد کَعْبٌ و کَعْبَۃٌ: نرد کے مہرے۔ جَارِیَۃٌ کَعَابٌ و مُکَعِّبٌ: ابھری ہوئی پستان والی لڑکی، کہا جاتا ہے۔ وَجْہٌ مُکَعَّبٌ: چہرہ جب وہ خشک اور ابھرا ہوا ہو۔ تَکْعِیْبُ عددٍ ما (ع ح): ایک ایسا عدد جو تین مساوی عددوں کا حاصل ضرب ہو جیسے کعب ۶،۶×۶×۶ = ۲۱۶ کا ہے۔ المُکَعَّبُ (ھ): وہ جسم جس کی چھ سطحیں ہوں اور لمبائی چوڑائی موٹائی میں برابر ہوں، یعنی مُکَعَّب اور مکعب شکل کا۔ مُکَعَّبُ العَدد (ع ح): چوگنے کا حاصل ضرب جیسے آٹھ دو کا مکعب ہے۔ ثَدْیٌ مُکَعَّبٌ: ابھری ہوئی پستان (یہ نادر ہے)

۲۔ کَعَبَ ـَـ کَعْبًا الاناءَ: برتن بھرنا۔ کَعَّبَ الاناءَ: برتن بھرنا۔ الکَعْبُ ج کُعُبٌ و کِعَابٌ: گھی کا ٹکڑا، برتن کا باقی ماندہ دودھ۔

۳۔ کَعَبَ ـَـ کَعْبًا فلانًا: خشک چیز مثلاً سر وغیرہ پر مارنا۔

۴۔ اَکْعَبَ: دوڑنا۔

۵۔ کَعْبَرَ کَعْبَرَۃً ہٗ بالسیف: کو تلوار سے کاٹنا ٹکڑے کرنا۔ الکُعْبُرُ من العسل: شہد جو چھتہ میں جمع ہو۔ الکُعْبُرَۃُ ج کَعَابِرُ: ہر جمع شدہ چیز، گوشت کا ٹکڑا، سخت گرہ دار ہڈی، سر کی جڑ، موٹا سرین، بند دست، گندم کا کوڑا کرکٹ جو صاف کرتے وقت پھینک دیا جائے، پاخانہ جو اونٹ کی دم پر خشک ہو جائے۔ کُعْبُرَۃُ الکَتِفِ: کندھے کا گول حصہ۔ کُعْبُرَۃُ الوَظِیْفِ: پنڈلی کے نچلے حصہ کے ملنے کی جگہ۔ الکَعَابِرُ: ہڈیوں کے سرے۔ الکَعْبَرَۃُ (مص) من النساء: عجمی اکھڑ عورت۔ الکُعْبُوْرَۃُ ج کَعَابِیْرُ: گرہ، جمع شدہ، غلہ میں سے جو پھینک دیا جائے۔

⟐ کَعَّبَ ہ: کو مکعب بنانا، شش پہلو بنانا۔۔۔ ہ: کسی عدد کو اس سے دو دفعہ ضرب دینا جیسے 10 کو 10 سے دو بار ضرب دیا جائے تو وہ 1000 بن جاتا ہے۔ کَعْب جمع کِعَاب و کُعُوب: چھڑی وغیرہ کی گرہ، گرہ، جوڑ، ٹخنہ، گِٹّا، ٹخنے کی ہڈی، ایڑی (پاؤں، جوتے کی) چھلا، شام (لکڑی کی چھڑی کا)، پانسہ، مکعب، مسدس، اعلیٰ رتبہ، شہرت، عظمت، عزت، وقار، کعب الکتاب: کتاب کی جلد کا وہ حصہ جس پر کتاب کا نام لکھا ہوتا ہے اور الماری میں قطار میں رکھی ہو تو نظر آتا ہے۔ اَرْقَی کَعْبًا: زیادہ قابل، زیادہ لائق، زیادہ اہل، زیادہ لیاقت کا حامل۔ رَجُلٌ عالی الکعب: ممتاز، لائق، کامیاب آدمی۔ عُلُوُّ الکعب: بلند رتبہ، نمایاں حیثیت۔ ذَھَبَ کَعْبُھُم: ان کی عظمت کے ایام جاتے رہے۔ کُعْب: پستان، سینہ۔ کَعْبَۃ: مسدس، مکعب، مکعب چیز۔ الکَعْبَۃ: مکہ کا کعبہ، (مجازاً) مزار، روضہ، اجلال و احترام کی چیز، مرکز دلچسپی۔ کَعْبِی: مکعب، مکعبی، مکعبی۔ کُعْبَۃ: کنوار پن، دوشیزگی، پاکدامنی۔ کَعَاب: ابھرے ہوئے پستانوں والی، گداز جسم کی صحت مند (لڑکی) ابو کُعَیب: گلسوائے، گلپھڑے، کنپھیر۔ تَکْعِیبَۃ: جعفری، درخت یا بیل جس کی شاخیں لکڑی یا تاروں کے ڈھانچے پر چڑھائی جاتی ہیں۔ تکعیبی: مکعب، مکعبی، کعبی۔ کَاعِب جمع کَوَاعِب: مکمل اور گول ابھری ہوئی چھاتی، ابھرے ہوئے پستان والی، گداز جسم کی صحتمند (لڑکی) کواعِب: گداز جسم صحتمند قبول صورت لڑکیاں۔ مُکَعَّب: مکعب، کعبی، مکعب جمع مُکَعَّبات: مکعب، مسدس۔ قدم مُکَعَّب: مکعب فٹ۔ متر مکعب: مکعب میٹر۔

⟐ کُعْبَرَۃ و کُعْبُورَۃ جمع کَعَابِر: گرہ دار یا پیچیدہ دنبل، پھنسی پھوڑا، رسولی، گرہ، گانٹھ، گومڑہ۔ کُعْبُرَۃ: کہنی سے نیچے ہاتھ کی ہڈی۔ عظم الکعبرۃ: کہنی سے نیچے ہاتھ کی ہڈی۔ مُکَعْبَر: گرہ دار، گانٹھ دار، ناہموار، بل دار، گرہیں پڑا ہوا، پیچ دار۔

⟐ کَعْبَلَ ہ: کو اڑنگا لگانا، ٹھوکر لگوانا۔

⟐ کَعْك واحد کَعْکَۃ: کیک، مختلف قسم کی پیسٹریوں کا نام۔

کعت: ۱۔ کَعَتَ الرجلُ: تیز چلنا، غصہ سے پھولنا، بیٹھنا۔ الکُعَتُ م کُعَتَۃٌ: پستہ قد مرد۔ الکُعَتَۃُ: شیشی کا سر بند۔

۲۔ کَعْتَرَ: تیز چلنا، تیز دوڑنا۔ فی مشیہ بمستانہ چال چلنا، چلنے میں لڑکھڑانا۔ الکُعْتُرُ (ح): چڑیا کی مانند ایک پرندہ۔

کعر: ۱۔ کَعِرَ ۔َ کَعَرًا الصبیُّ: پرشکم اور موٹا ہونا۔ صفت کَعِرٌ ۔ البطنُ: پیٹ بھرنا، موٹا ہونا۔ ۔۔۔ و کَعَّرَ و اَکْعَرَ البعیرُ: اونٹ کا کوہان میں گرہ دار چربی والا ہونا۔ الکَعْرُ: کوہان۔ الکُعْرَۃُ: غدود کے مانند گوشت میں گرہ دار چربی۔

۲۔ کَعَرَ ۔َ کَعْرًا ہ فی اصطلاح العامۃ: کو شدید جھڑکنا، ملامت کرنا۔

کعز: کَعَزَ (ـَ) کَعْزًا: انگلیوں سے چیز جمع کرنا۔

کعس: ۱۔ کَعْسَبَ کَعْسَبَۃً الرجُلُ: دوڑنا، بھاگنا، تیز چلنا یا مستانہ چال چلنا۔

۲۔ کَعْسَمَ کَعْسَمَۃً: پیٹھ دے کر بھاگنا۔ الکُعْسُمُ ج کَعَاسِمُ و کَعَاسِیمُ (ح): جنگلی گدھا، گورخر۔

کعط: کَعْطَلَ کَعْطَلَۃً: تیز دوڑنا۔ بیدہ انگڑائی لینے میں ہاتھ پھیلانا۔

کعک: الکَعْکُ واحد کَعْکَۃٌ ج کَعْکَاتٌ (ط): کیک (فارسیہ)

کعل: تَکَعْکَلَ التمرُ ونحوُہٗ: کھجوروں وغیرہ ایک دوسرے کے ساتھ گتھا ہوا ہونا۔ الکَعْلُ: بخیل مالدار۔ ۔۔۔ والکُعَلُ: کالا پستہ قد مرد۔ المُکَعْلُ: غصے سے پھولا ہوا۔

کعم: کَعَمَ ۔َ کَعْمًا الوعاءَ: برتن کا منہ باندھنا۔ ۔ البعیرَ: اونٹ کو تھوتھنی لگانا۔ ۔۔۔ الخوفُ فلانًا: کو ہٹانا۔ ۔ ہ عندالعامۃ: دھکیلنے پر ہٹ جانا۔ الکِعَمُ ج کِعَامٌ: ہتھیار کا کیس وغیرہ۔ الکِعَامُ ج کُعُمٌ و الکِعَامَۃُ: تھوتھنی جس سے اونٹ کے منہ کو باندھتے ہیں تا کہ کھا اور کاٹ نہ سکے۔ کُعُومُ الطَّرِیْقِ: راستہ کے دہانے۔ بَعِیْرٌ کَعِیْمٌ: تھوتھنی چڑھایا ہوا اونٹ۔

کعن: ۱۔ اَکْعَنَ الرجُلُ: بست ہونا، کی نشاط میں کمی ہونا۔

۲۔ تَکَعْنَشَ الطائرُ: پرندے کا جال میں پھنسنا۔ ۔ فلان فی الشیئِ: میں مستغرق ہونا۔

کعو: کَعَا یَکْعُو کَعْوًا: بزدل ہونا۔ کَعِیَ یَکْعٰی کَعْیًا عنہ: کوشش کے بعد سے عاجز آجانا (عامیہ) کَعَّی غیرَہٗ: کو عاجز کر دینا (عامیہ) الکَاعِیُ (فا): شکست خوردہ۔ الاَکْعَاءُ: بزدل لوگ۔ الکَعْوَۃُ: جس کے ساتھ عاجز کیا جائے (عامیہ)۔

کغد: الکَاغِدُ و الکَاغَدُ: کاغذ (فارسیہ)

الکَاغِدِیُّ: کاغذ بیچنے والا۔

(ئ) کغم: کیلوغرام کا مخفف، بمعنی کلوگرام۔

کف: ۱۔ کَفَّ ۔ُ کَفًّا و کِفَافَۃً الثوبَ: کپڑے پر گوٹ لگانا، حاشیہ لگانا، کنارے ترپنا۔ کَفَّ ۔۔۔ ۔ُ کَفًّا الشیئَ: کو جمع کرنا۔ ۔۔۔ رجلَہٗ: پاؤں میں چیتھڑا لپیٹنا۔ ۔۔۔ ماءَ وجھِہٖ: کی آبرو بچانا اور سوال کرنے سے روکنا۔ ۔۔۔ القبیلۃَ: قبیلہ کے ایک گوشہ کو اختیار کرنا۔ ۔ الاناءَ: برتن کو بہت بھرنا۔ ۔ ہ عن الامر: کو سے باز رکھنا۔ ۔ عن الامر: سے باز رہنا۔ ۔ بصرُہٗ: اندھا ہونا۔ ۔۔۔ کَفُوْفَاتُ النَّاقَۃُ: اونٹنی کا بوڑھی ہونے کی وجہ سے چھوٹے دانت والی ہونا۔ کُفَّ بَصَرُہٗ: اندھا ہونا۔ تَکَفَّفَ النَّاسَ: لوگوں سے مانگنے کیلئے ہاتھ پھیلانا۔ ۔۔۔ الرجُلُ: چیز کو ہاتھ میں لینا یا مٹھی بھر کھانا مانگنا۔ یا بھوک دور کرنے کے جتنا مانگنا۔ ۔۔۔ دَمْعُہٗ: کے آنسو کا رکنا۔ ۔۔۔ عن الامر: کو چھوڑنا۔ تکافَّ القومُ: ایک دوسرے کو روکنا۔ ۔ عن الامر: سے باز رہنا۔ اِنْکَفَّ: باز رہنا۔ ۔ عن المکان: جگہ چھوڑنا۔ اِسْتَکَفَّ الشَّعْرُ: بال بکثرت ہونا۔ ۔۔۔ الشیئَ: کو ہاتھ میں لینا۔ ۔ الناسَ: مانگنے کیلئے لوگوں کے سامنے ہاتھ پھیلانا۔ ۔ عینَہٗ: دیکھنے کے لئے آنکھ پر ہاتھ کا سایہ کرنا۔ ۔۔۔ الناظرُ: دیکھنے والے کا دھوپ سے بچنے والے کی طرح بھوؤں پر ہاتھ رکھنا۔ ۔۔۔ ت عینُہٗ: آنکھ کا ہاتھ کے نیچے سے دیکھنا۔ ۔۔۔ الشیئُ: گول ہونا۔ ۔۔۔ ت الحیَّۃُ: کنڈلی مارنا (چکی کی طرح)۔ ۔۔۔ بہ الناسُ: کا احاطہ کرنا۔ ۔۔۔ الناسُ حولَہٗ: کو گھیرے میں لے کر دیکھنا۔ ۔۔۔ فلانٌ بالصدقۃ: صدقہ مانگنے کے لئے ہاتھ پھیلانا۔ ۔۔۔ ہ عن الشیئ: کو سے رکنے کے لئے کہنا۔ الکَافُّ (فا) ج کَفَفَۃٌ رَجُلٌ کَافٌّ: اپنے نفس کو روکنے والا مرد۔ نَاقَۃٌ کَافٌّ: بوڑھی ہونے کی وجہ سے گھسے ہوئے دانت والی اونٹنی۔ الکَافَّۃُ کَافٌّ کا مونث: جماعت کہا جاتا ہے۔ جَاءَ النَّاسُ کَافَّۃً: یعنی سب لوگ آئے۔ اس پر الف لام داخل نہیں ہوتا اور اس کی اضافت بھی نہیں ہوتی بلکہ ہمیشہ حال ہونے کی بناء پر منصوب رہتا ہے)۔ بوڑھی اونٹنی۔ الکَفُّ (مص) ج اَکُفٌّ وکُفُوفٌ و کُفٌّ (ع ا): ہاتھ یا ہتھیلی انگلیوں سمیت (مونث) نعمت۔ ۔۔۔ عند العروضیین: ساتویں حرف ساکن کا حذف کر دینا جیسے فَاعِلَاتُنْ کا نون گر گیا تو فَاعِلَاتُ ہو گیا۔ اور مَفَاعِیلُنْ کا نون گرا تو مَفَاعِیلُ ہو گیا۔ کَفُّ السَّبُعِ و الکَلْبِ و الذِّئْبِ و مَرْیَمَ و ادَمَ و غیرھا (ن) نباتات کی قسمیں ہیں۔ الکَفَّۃُ: کف کا اسم مرہ۔ ۔۔۔ کِفَّۃُ المِیْزَانِ: ترازو کا پلڑا، کہا جاتا ہے۔ لَقِیْتُہٗ کَفَّۃَ کَفَّۃَ یعنی بر فتح۔ و کَفَّۃً لِکَفَّۃٍ و کَفَّۃً عَنْ کَفَّۃٍ: یعنی میں اس سے رودررو دوملا۔ الکُفَّۃُ ج کُفَفٌ و کِفَافٌ: گوٹ حاشیہ، چیز کا کنارا۔ من الشجر: درختوں کی انتہائی حد۔ ۔۔۔ من الناس: لوگوں کی جماعت، نزدیک جگہ والے۔ ۔۔۔ من اللیل: رات ملنے کی جگہ یا مشرق میں یا مغرب میں۔ ۔۔۔ من الثوب: کپڑے کے اوپر کی دھاری جس میں چھور نہ ہو۔ ۔۔۔ من الغیم: بادل کا لمبا ٹکڑا۔ ۔۔۔ من اللثۃ: مسوڑھے کا لٹکا ہوا حصہ۔ من الدرع: زرہ کا دامن ۔ من الرمل: ریت کا ٹیلہ جو لمبا اور گول ہو۔ کُفَّۃُ القَمِیْصِ: دامن کے اردگرد کی گوٹ۔ کُفَّۃُ الصَّائِدِ: شکاری کا جال۔ الکِفَّۃُ ج کِفَفٌ و کِفَافٌ: ہر گول چیز، گڑھا جس میں پانی جمع ہو۔ من الدف: ڈھول کا ڈھانچہ۔ ۔۔۔ من المیزان: ترازو کا پلڑا، کہا جاتا ہے۔ اَلذَّھَبُ بِالذَّھَبِ والکِفَّۃُ بِالکِفَّۃِ: یعنی برابر سرابر اور کہا جاتا ہے۔ جِئْتُہٗ فِیْ کِفَّۃِ اللَّیْلِ: میں رات کے ابتدائی حصے میں اس کے پاس آیا۔ کِفَّۃُ الصَّائِدِ: شکاری کا جال۔ الکِفَّۃُ الجَنُوبِیَّۃِ و الکِفَّۃُ الشَّمَالِیَّۃِ (فک): دو ستاروں کے نام۔ الکَفَفُ: سوال کے لئے ہاتھ پھیلانا۔ من الرزق: گزارہ کے لائق روزی۔ ۔۔۔ فی الوشم: گوندنے کے حلقے۔ الکِفَفُ: گڑھے جن میں چشمے ہوں۔ الکَفَافُ من الرزق: گزارہ کیلائق اور لوگوں سے بے نیاز کرنے والی روزی، کہا جاتا ہے۔ قُوْتُہٗ کَفَافُ حَاجَتِہٖ: یعنی اس کا گزارہ بغیر کمی زیادتی کے اس کی حاجت کے مطابق ہے۔ کَفَافُ الشیئ: چیز کے مانند، ہم مثل کہا جاتا ہے۔ ھُوَ کَفَافُہٗ: وہ اس کا ہم مثل ہم قدر ہے، کہا جاتا ہے۔ فُلَانٌ لَحْمُہٗ کَفَافٌ لِاَدِیْمِہٖ: یعنی فلان کے بدن کے گوشت سے اس کا چمڑا ابھرا ہوا ہے۔ اور کہا جاتا ہے طَارَ البَرْقُ فِیْ کَفَافِ السَّحَابِ: یعنی بادل کے کناروں میں بجلی کوندی، اور کہا جاتا ہے۔ جِئْتُہٗ فی کَفَافِ اللَّیْلِ: میں اس کے پاس رات کے ابتدائی حصہ میں آیا اور کہا جاتا ہے۔ دَعْنِیْ کَفَافِ: یعنی تو مجھے چھوڑ دے میں تجھے چھوڑ دوں گا۔ الکِفَافُ من الشیئ: ج اَکِفَّۃٌ: گھیرا۔ ۔۔۔ من الثوب: کپڑے کی گوٹ۔ کِفَافُ السَّیْفِ: تلوار کی دھار، کِفَافُ السَّحَابِ: بادل کے کنارے، بادل کے نچلے حصے ہر وہ جو کسی چیز کے ملنے کی جگہ ہوتی ہے وہ کفاف ہوتی ہے اس سے کِفَافُ الاُذُنِ: ۔ الکَفُوفُ من النوق: بوڑھی ہونے کی وجہ سے گھسے ہوئے دانت والی اونٹنی۔ الکَفِیْفُ: اندھا۔ المُکَافَّۃُ: ایک دوسرے کو روکنا۔

المَکْفُوفُ ج مَکَافِیْفُ: اندھا۔ الْمُسْتَکِفُّ: گول۔ الْمُسْتَکِفَّاتُ چشمے۔ اکٹھے اونٹ۔

۲۔ کَفْکَفَ هُ عن کذا کو سے پھیرنا اور روکنا۔ ـــ الدمعَ: آنسو بار بار پونچھنا ـ الرجلَ: قرض دار سے نرمی برتنا یا ایذا دینے والے کو اپنے سے روکنا۔ تکَفْکَفَ عنه: سے پھرنا اور باز رہنا۔

☾ کَفَّ عـن: کچھ کرتے رہنے سے احتراز کرنا، کچھ کرتا رہنا ختم کر دینا۔ ـــ من: کو حد کے اندر رکھنا، قابو میں رکھنا، کو یکایک روکنا۔ کَفَّفَ هُ: کپڑے کو گوٹ لگانا، کے کنارے ترپنا۔ تَکَفَّفَ: بھیک مانگنا۔ اِنْکَفَّ عـن: سے باز رہنا۔ اِسْتَکَفَّ: بھیک مانگنا۔ ـــ ل/حولَ: کا محاصرہ کرنا، کے گرد گھیرا ڈالنا، کو گھیر لینا، کو گھیرے میں لینا۔ کَفٌّ (مونث) جمع کُفُوف و اَکُفّ: ہتھیلی، دستانہ، (جانور کا) پنجہ، تھپڑ، چپت، طمانچہ، وترازو کا پلڑا، مٹھی بھر، کاغذ کا دستہ، (چاکلیٹ کی) ٹیخ۔ الکف الجذماء: ستاروں کے جھرمٹ کا ایک ستارہ۔ وَضَعَ حیاته علی کفه: اپنی زندگی کو خطرہ میں ڈالنا۔ اِسْتَدَرَّ الأَکُفَّ: بہت چندے (امداد) حاصل کرنا۔ کَـفَّة و کِـفَّة جمع کِـفَف و کِـفَاف: ہتھیلی، ترازو کا پلڑا۔ کَـفَّةُ بـارود: کارتوسوں کی تھیلی۔ کُفَّة جمع کُفَف: بارڈر، گوٹ، مغزی، سنجاف، سیون، کنارا۔ کِـفَـاف: کافی مقدار، روزی کے کافی ذرائع۔ کِفَاف: بارڈر، کنارا، گوٹ، مغزی، سنجاف۔ کِـفَافَة: گوٹ لگانا، کنارے ترپنا، گوٹ، مغزی، سنجاف۔ کفیف و کفیف البصر: اندھا۔ کـافّة: مجموعیت، اتمام، کلیت (اضافی حالت میں) سب، لوگ، عوام۔ کـافَّةً: سب بلا استثناء، ہر ایک سب ملا کر، کل، فی الجملہ، مجموعی طور پر، اکٹھا، سب مل کر۔ مَکْفُوف: اندھا۔

کفأ: ا۔ کَـفَـأَ ـَ کَفْأً: پھرنا، شکست کھانا۔ ـــ الرجُلَ: کو دھتکارنا۔ ـــ عن القصد: میانہ روی سے تجاوز کرنا۔ و کَـفَـأَ و اِکْتَفَأَ الاناءَ: برتن کو الٹ دینا، اوندھا کر دینا۔ کَافَأَ فلانًا کا مقابلہ کرنا۔ اَکْفَأَ اِکْفَاءً ا: جھکنا ـــ الاناءَ: برتن کو الٹ دینا ـــ الشاعرُ: بیت کے آخر کو روی کے بدلنے یا کسی اور طریقے سے خراب کر دینا البیتَ: گھر پردہ لگانا۔ تکَفَّأ فی مشیته: لڑکھڑانا۔ فی مشیته: لڑکھڑانا۔ اِکْتَفَأَ الاناءَ: برتن کو جھکانا پلٹنا۔ ـــ الابلَ: اونٹوں کو لوٹ ڈال کر لے بھاگنا۔ اِنْکَفَأَ القومُ: متفرق ہونا، واپس ہونا، شکست کھانا۔ ـــ الی کذا: کی طرف جھکنا۔ ـــ اللونُ: متغیر ہونا۔ اِسْتَکْفَأَ فلانا: میں نے اس سے کہا کہ وہ اپنے برتن کی چیز کو میرے برتن میں انڈیل دے۔ کِـفَـاءُ البیت ج اَکْفِئَة خیمہ کے اوپر سے نیچے تک کا پردہ جو آخر میں لگایا جاتا ہے۔ الکَفِیْئُ کہا جاتا ہے۔ هُوَ کَفِیْئُ اللَّوْنِ یعنی اس کا رنگ بدلا ہوا ہے۔ الاِکْـفَـاءُ عـنـد الشعراء حرف روی کو بدل بدل کر لانا مثلاً کہیں میم، کہیں دال کہیں نون اور یہ ممنوع ہے کہا جاتا ہے۔ رأیتـه مـکتفـئَ اللون و مُکْفَأ اللون: میں نے اس کو متغیر اللون پایا۔

۲۔ کَـافَأَ الرجُلَ علی ما کان منه کو اس کے کام کا بدلہ دینا۔ ـــ فلانًا کا مقابلہ کرنا، نظیر ہونا، کی برابری کرنا۔ بیـن الـفـارسیـن برمحه: ایک کے بعد دوسرے کو نیزہ مارنا۔ تَـکَـافَـأَ القومُ: ایک دوسرے کے برابر ہونا۔ الکُفْءُ و الکَفْءُ و الکِفْءُ ج اَکْفَاءٌ و کِفَاءٌ: مثل و نظیر، کہا جاتا ہے۔ هٰذا کُفْؤُهُ: یہ اس کا ہم مثل ہے۔ الـکِـفَـاءُ مصدر کَـافَـأَ کہا جاتا ہے۔ اَلْـحَـمْـدُ لِلّٰهِ کِفَاءَ الْوَاجِبِ: جتنی حمد واجب ہے اس کے برابر اللہ کے لئے حمد ثابت ہے۔ هٰـذَا کِـفَـاءُ هُ: یہ اس کے مثل ہے۔ لَاکِـفَـاءَ لَـهُ: اس کی کوئی نظیر نہیں۔ الکَفَاءُ والکَفَاءَةُ: برابری، مساوات کَفَائَة جِسْمٍ اَوْقِیْمَـتُـهُ الاتِّحَادِیَةِ (ک): کسی جسم کی برابری یا اس کی وفاقی قیمت، اس کا قیاس ہیڈروجن کے ذرات کی تعداد سے کیا جاتا ہے جو اس جسم کے ذرہ سے متصل ہوں یا اس کی جگہ لیں۔ آج کل یہ نظریہ شدت سے تبدیل ہو چکا ہے۔ الـکُـفُـوْءُ والکُفُوءُ والـکَـفِیْئُ والـکَـفِیْـئَةُ مماثل / التَّـکَـافُـؤُ عندالعرب: برابری تکافُؤُ شکْلَیْنِ مِسَاحَةً (او حُـجْـمًـا) (ه) قطعی مطابقت کے بغیر دو شکلوں کے رقبہ یا حجم کا یکساں ہونا، جیسے مربع و مستطیل جن کا رقبہ ایک میٹر مربع ہو۔

۳۔ کَافَأَ فلانًا: پر نظر رکھنا۔

۴۔ اَکْـفَـأَ اِکْـفَـاءً تِ الابـلُ: اونٹنی کا بہت بچے دینا۔ اِسْتَکْفَأَ فلانًا ابلَهُ: سے ایک سال کے اونٹوں کی پیدائش مانگنا کہا جاتا ہے۔ اِسْتَکْفَأْتُهُ ابلَهُ فَأَکْفَأَنِیْهَا: میں نے اس سے اس کے اونٹوں کی ایک سال کی پیدائش کو مانگا تو اس نے مجھے دودھ، اون، بچے سب دے دیے۔ الکَفْأَةُ و الکُفْأَةُ فی الابل: اونٹوں کی ایک سال کی پیدائش یا اس سے زائد کے ناغہ کے بعد کی پیدائش۔ مَنَحْتُهُ کفأة غنمی: یہ اس وقت کہا جاتا ہے جب تم کسی کو ایک سال کیلئے اپنی بکریوں کا دودھ صوف بچے سب دے دو اور سال کے اختتام پر بکریوں کو وہ تمہیں واپس دے دے۔ ـ فی الارض: سال بھر کی کھیتی۔ ـ مـن الـنـخـل: کھجور کے درخت کی ایک سال کی پیداوار۔

۵۔ کِفْءُ الوادی: اندرون وادی الـکَـفِیْئُ: اندرون وادی۔

☾ کَفَأَ ـَ کَفْأً ه کو الٹ دینا، اوندھا کرنا، ـــ من: سے دور ہونا، ایک طرف ہونا، ہٹنا کَافَأَ ه: کو انعام دینا۔ ـــ ه ب کی سے تلافی کرنا، کا سے معاوضہ دینا۔ ـــ ه: کے مشابہ، مماثل، جیسا، جتنا ہونا، کے برابر ہونا، کا ہم مقدار ہونا، کے حسب حال ہونا، کے مناسب ہونا، کے معیار پر پورا اترنا، کے مقابلہ کا ہونا۔ اَکْـفَـأَ ه کو الٹ دینا، اوندھا کر دینا۔ تَـکَـافَـأَ: برابر ہونا، ایک دوسرے سے ملتا جلتا ہونا، میل کھاتا ہوا ہونا۔ اِنْکَفَأَ: ایک طرف کیا جانا، دور کیا جانا، تبدیل ہونا، (رنگ کا) پھیکا پڑ جانا، پیچھے مڑنا، پسپا ہونا، ٹوٹ جانا، الٹ جانا، اوندھا ہونا، گر جانا، الٹ کر گرنا، ڈگمگا کر گرنا۔ کَفْء و کِفْء و کُفْء جمع اَکْفَاء و کِفَاء: برابر، یکساں، ہم رنگ، ہم شکل، مشابہ، ـــ ل: کے لئے مناسب، موزوں، کافی، کے برابر، کا جوڑ۔ ـــ مستند، سند یافتہ، اہل، قابل، لائق، مجاز، صاحب اختیار، کارگزار۔ کُـفُـوْء و کُفُوْل: کے برابر کا، کی ٹکر کا، کا ہم رتبہ، ہم پلہ، سے مقابلہ کئے جانے کے قابل۔ کِفَاء ہم قیمت (چیز) کَـفَـاء: برابری، موزونیت، کفایت، مناسبت، کافی ہونا۔ کَـفَـاءَة: برابری، موزونیت، مناسبت، کافی ہونا، مقابلہ کئے جانے کی قابلیت، قابلیت، صلاحیت، استعداد، جمع کَـفَـاءَات: علمیت، اہلیت، استعداد، امکانات۔ مُکَـافَأَة جمع مکـافـآت: بدلہ، تلافی، معاوضہ، اجرت، ضمانت، ہرجانہ، تاوان، نقصان وغیرہ سے حفاظت، انعام، وظیفہ۔ تَـکَـافُـؤ: باہمی مطابقت، مماثلت، یکسانی، ہم قدری، برابری، مساوات، ہم رنگی، ہم نوعی، ہم جنسی، یکسانیت۔ اِنکفاء: پیچھے ہٹنا، پسپائی۔ مُکافیء: برابر، مانند، ایک ہی قسم کا، ہم قسم، متجانس، مماثل، متساوی، مناسب، حسب حال، ہم قیمت، برابر، مساوی۔

کفت: کَفَتَ ـِ کَفْتًا الشیئَ: کو قبض کرنا۔ ـ الشیئَ الی نفسه: کو اپنے ساتھ ملانا۔ ـــ الشیئَ: الٹ جانا۔ ـ ه: کو پھیر دینا۔ عوام کہتے ہیں کَفَتَ الشیئَ: کو جلدی سے انڈیلنا۔ فلانٌ ذیله: دامن سمیٹنا ـــ هُ اللّٰـهُ: اللہ کا کسی کو وفات دینا، کہا جاتا ہے۔ اَللّٰهُمَّ اَکْفِتْـهُ اِلَیْكَ: اے اللہ اس کو موت دے۔ کَـفَـتَ کَفْتًا و کِفَاتًا و کَفِیْتًا الطائرُ وغیرُهُ: پرندے وغیرہ کا تیز اڑنا، دوڑنا اور سمٹنا۔ کَـفَّـتَ الشیئَ: کو

قبض کرنا۔ الشيئَ الی نفسه: کو اپنے ساتھ ملانا۔ ۔۔ فلانٌ ذیلهُ: دامن سمیٹنا۔ كافتَ مُكافتةً و كِفاتًا الرجلَ: سے دوڑنے میں سبقت لے جانا۔ تكفّتَ الثوبُ: کپڑے کا سمٹنا۔ الطائرُ وغیرهُ: پرندہ کا تیز اڑنا یا دوڑنا اور سمٹنا۔۔۔ فی مسیرہ: دوڑنا۔ اِنكفتَ: سکڑنا، پھرنا۔۔۔ الفرسُ: گھوڑے کا لاغر ہونا۔ اِكتفتَ المالَ: سب لے لینا۔ الكَفْتُ (مص): موت، الٹ پلٹ ہونا، چھوٹی ہنڈیا۔۔۔ فی عدوٍ ذی الحافرِ: تیزی سے ہاتھ میں قبضہ کرلینا کہا جاتا ہے۔ رَجُلٌ كَفْتٌ: دبلا پتلا ہلکا پھلکا مرد، اور کہا جاتا ہے۔ خُبزٌ كَفْتٌ: پتلی اور ہلکی روٹی۔ الكِفْتُ: چھوٹی ہنڈیا۔ الكُفْتُ والكُفْتةُ من الخیل: بہت اچھلنے کودنے والا گھوڑا جو سوار نہ ہونے دے۔ الكُفْتَةُ (ط): کوفتہ، سیخ کباب۔ الكِفاتُ (مص): چیز جمع کرنے کی جگہ، جمع شدہ چیز، کہا جاتا ہے۔ مات كِفاتًا: اچانک مرجانا۔ كِفاتُ الارْضِ: زمین کی سطح زندہ لوگوں کے لئے اور زمین کا باطن مردوں کے لئے۔ الكَفّاتُ: فعال کے وزن پر اسم مبالغہ (ح) شیر۔ الكَفِيتُ (مص): توشہ دان جس برتن میں کھانا رکھا جائے، وہ شخص جو تم سے آگے بڑھ جائے۔۔۔ من الرجال: ہلکا پھلکا تیز مرد۔ عَدْوٌ كَفِيتٌ: تیز دوڑ۔ المُكْفِتُ: دو زرہوں کا پہننے والا جن کے درمیان میں کپڑا ہو، کہا جاتا ہے۔ مات مُكافتةً: اچانک مرگیا۔

(symbol) كَفتَ ۔ كَفْتًا ہ من: کو سے روکنا، سے باز رکھنا۔ كَفّتَ ہ ب: پر کا پتر چڑھانا، پر کا ملمع کرنا۔ ہ: پر منبت کاری کرنا، پر پچی کاری کرنا، جڑاؤ کام کرنا، مرقع کام کرنا۔ كِفت: پکانے کا برتن، ہانڈی۔ كُفْتة: کوفتے، بڑے گوشت کے برگر۔ سَمَك كفته: تلی ہوئی مچھلی کی ٹکیاں۔ كفتة بطاطس: آلو اور قیمہ کے پکوڑے۔ تكفيت: پچی کاری کرنا۔ جڑاؤ کام، پچی کاری، جڑاؤ کام، منبت کاری، مرقع کام، پتر کاری کرنا، پتر کاری، دھات چڑھانا۔ مُكَفَّت: پچی کاری کیا ہوا، پتر کاری کیا ہوا، منبت کاری کیا ہوا، پتر چڑھایا ہوا۔

كفح: ا۔ كَفَحَ ۔ كَفْحًا العدوَّ: کے آمنے سامنے ہونا، دشمن کے رو در رو ہونا۔ الشيئَ: کا سرپوش اتارنا۔۔۔ ہ بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا۔ لِجامَ الدابّةِ: چوپایہ کو ٹھہرانے کے لئے لگام کھینچنا۔ كَفِحَ ۔ كَفَحًا عنهُ: سے شرمندہ ہونا، میں بزدل ہونا۔ كافَحَ القومُ اعداءَهُمْ: بغیر ڈھال وغیرہ کے دشمن کے مقابلے پر آجانا، کہا جاتا ہے۔ هُوَ يُكافِحُ الأُمُورَ: وہ امور کو خود انجام دیتا ہے۔۔۔ عنهُ: کا دفاع کرنا۔ اَكْفَحَ الدابّةَ: چوپایہ کو ٹھہرانے کیلئے لگام کھینچنا۔ فلانا۔ عن نفسه: کو خود سے ہٹانا، دفع کرنا۔ تَكافَحَ القومُ: آمنے سامنے مقابلہ کرنا۔۔۔ تِ الامواجُ: موجوں کا ٹکرانا۔۔۔ تِ الكِباشُ: مینڈھوں کا ایک دوسرے کو سینگ مارنا۔ الكِفاحُ (مص): کہا جاتا ہے۔ لَقِيتُهُ كِفاحًا: میں نے اس سے آمنے سامنے ملاقات کی۔ الكَفِيحُ: نظیر، کفو، اچانک آنے والا مہمان، شوہر۔

۲۔ الكَفْحَةُ: چھوٹی سی جماعت۔ الاَكْفَحُ: سیاہ۔

(symbol) كَفَحَ ۔ كَفْحًا ہ: سے روبرو ملنا، کے روبرو ہونا، سے کشادہ دل سے ملنا۔ كافَحَ ہ: کے روبرو ہونا، سے روبرو ملنا۔۔۔ سے کشادہ دلی سے ملنا۔ ہ/ ھ: سے لڑنا، کا مقابلہ کرنا۔۔۔ ہ: پر غالب ہونے کی جدوجہد کرنا، کے خلاف لڑنا۔۔۔ عن: کا دفاع کرنا۔ کیلئے لڑنا۔ كافَحَ أُمورَهُ: اپنے معاملات کا ذاتی طور پر انتظام کرنا۔ كِفاح و مكافحة: مخالفت، لڑائی، جنگ، جدوجہد، جھگڑا۔

كفخ: كَفَخَ ۔ كَفْخًا ہُ: کو طمانچہ مارنا۔۔۔ ہُ بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا۔ الكَفْخَةُ: جمع شدہ سفید مکھن۔ رَجُلٌ مِكْفَخٌ و عَمُودٌ مِكْفَخٌ: مضبوط آدمی اور ستون۔

كفر: ا۔ كَفَرَ ۔ كَفْرًا و كُفْرًا الشيئَ: کو چھپانا، ڈھانکنا کہا جاتا ہے۔ كَفَرَ دِرْعَهُ بِثَوْبِه: اس نے اپنی زرہ کو اپنے کپڑے سے چھپایا۔۔۔ اللیلُ الشيئَ وعلی الشيئ: کو ڈھانکنا۔۔۔ الجهلُ علیٰ علم فلان: کے علم پر جہالت کا غالب آنا۔ كَفَرَ ۔ كُفْرًا و كُفُرًا و كُفُورًا و كُفْرانًا: کفر کرنا۔۔۔ بالخالق: کی نفی کرنا۔۔۔ كُفْرًا و كُفُورًا و كُفْرانًا نِعَمَ اللهِ و بِنِعَمِ اللهِ: اللہ کی نعمتوں کی ناشکری کرنا۔ بكذا: سے بیزار ہونا۔ كَفَّرَ الشيئَ: کو چھپانا۔ الرجُلَ: کو کفر پر برانگیختہ کرنا، کی کفر کی طرف نسبت کرنا۔ اللّٰهُ لَهُ الذنْبَ: اللہ کا اس کا گناہ معاف کرنا، گناہ مٹانا۔۔۔ عن یمینه او اثمه: کی قسم یا گناہ کا کفارہ ادا کرنا۔ كافَرَ مُكافرةً فلانًا حقَّهُ: کے حق کا انکار کرنا۔ اَكْفَرَ: اطاعت اور ایمان کے بعد گناہ اور کفر اختیار کرنا۔ الرجُلَ: کو کافر کہنا، کفر کی طرف منسوب کرنا، کافر بنانا، کفر کرنے پر مجبور کرنا۔ تَكَفَّرَ المحارب فی سلاحه: جنگجو کا زرہ پہننا کہا جاتا ہے۔ تَكَفَّرَ بثَوْبِكَ: اپنے کپڑے پہن لے۔ اِكْتَفَرَ: دیہات میں رہنا۔ الكَفْرُ (مص) كُفُورٌ: دور کی زمین، دیہات، سریانی زبان میں یہ كَفْرا ہے جس کا معنی ہے، دیہات، کھیتی، کھیت، مٹی کیونکہ یہ اپنی نچلی چیز کو چھپا دیتی ہے، قبر۔ الكِفْرُ والكَفْرَةُ: رات کی تاریکی، سیاہی۔ الكُفْرُ: ایمان کی ضد۔ کفر۔ الكَفْرُ والكَفَرّی و الكُفُرّی والكِفِرّی: کھجور کے شگوفے کا غلاف۔ الكُفْرانُ: منعم کی نعمت کی ناشکری اور انکار، ایمان کی ضد۔ الكافِرُ (فا) ج كافِرُونَ و كَفَرَةٌ و كُفّارٌ و كِفارٌ: اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا انکار کرنے والا (كُفّارٌ اس کافر کی جمع میں اکثر استعمال ہوتا ہے جو مومن کی ضد ہے اور كَفَرَةٌ کا استعمال اکثر اس کافر کی جمع میں ہے جو بمعنی ناشکرگزار ہے) تاریک رات، سمندر، بڑی وادی، دور کی زمین، بڑا دریا، کالا بادل، تاریکی، زرہ، وہ شخص جس نے زرہ کو اپنے کپڑوں سے چھپا رکھا ہو، ہتھیار بند، کھجور کے شگوفے کا غلاف، کاشتکار، نباتات۔ من الخیل: کالا گھوڑا۔ الكافِرَةُ ج كافِراتٌ و كَوافِرُ: کافر کی مونث۔ الكَوافِرُ: شراب کے مٹکے۔ الكَفُورُ ج كُفُرٌ بمعنی کافر، (اس کی جمع سالم نہیں آتی) الكَفّارُ: بروزن فعال اسم مبالغہ۔ رجُلٌ كَفّار: اللہ کا نعمتوں کا ناشکرا۔ الكَفّارَةُ: الكَفّارُ کا مونث: گناہ کا کفارہ، صدقہ یا روزہ جو کفارہ میں ادا کیا جائے۔ الكافُورُ ج كَوافِيرُ و كَوافِرُ: کھجور کا شگوفہ، یا کھجور کے شگوفے کا غلاف، خوشہ انگور نکلنے کی جگہ (ن) جنوبی چین کا ایک پودا جس کے پتے کبھی خشک نہیں ہوتے اور پھول زردی مائل سفید، کافور اسی سے نکالا جاتا ہے۔ (ك): عطری مواد جو کافور کے درخت سے نکلتا ہے اور دواؤں میں استعمال ہوتا ہے۔ المُكَفَّرُ (مفع): وہ احسان کرنے والا جس کی ناشکری کی گئی ہو، لوہے میں بندھا ہوا۔ طائرٌ مُكَفَّرٌ: پروں میں چھپا ہوا پرندہ۔ المُكْفِرُ والمُتَكَفِّرُ: ہتھیار بند۔

۲۔ كَفَّرَ لَه: تعظیماً کسی کے سامنے سینہ پر ہاتھ رکھنا اور سر جھکانا۔ كُفِّرَ للملك: کو تاج پہنایا جانا کہ جس کے دیکھنے سے تعظیم کرنا لازم ہو۔ الكُفْرُ: فارسیوں کا اپنے بادشاہ کی تعظیم کرنا۔

۳۔ الكافِرُ: ہموار زمین۔ الكَفْرُ: چھوٹی لاٹھی۔ الكَفْرُ واحد كَفْرَةٌ: پہاڑ کی گھاٹیاں۔ الكَفْرُ من الجبال: بڑا پہاڑ۔

(symbol) كَفَرَ ۔ كُفْرًا و كُفْرانًا و كُفُورًا: بے دین ہونا، لامذہب ہونا، ملحد ہونا۔ باللّٰه: اللہ پر ایمان نہ لانا، یقین نہ کرنا، اللہ کو نہ ماننا۔۔۔ خدا کی شان میں گستاخی کرنا، لامذہب ہوجانا، بے دین ہوجانا۔ ھ / ب: کا ناشکرا ہونا۔ كَفَّرَ ہ: کو چھپانا، ڈھکنا۔ عن: کا کفارہ ادا کرنا۔ عن ب: کی سے تلافی کرنا۔۔۔ عن ھ: کو کی

معافی دینا، کے (گناہ) بخش دینا ــ ل / عــن: کچھ کسی کو معاف کردینا، کی کو معافی دینا۔ ـــ ہ: کو بے دین، لامذہب، ملحد بنانا، کو کفر پر ورغلانا، کو کفر سے متہم کرنا، پر کفر کا الزام لگانا۔ اَکْفَرَہٗ: کو کافر بنانا کو کافر کہنا، کو کفر سے متہم کرنا۔ کَفْر جمع کُفُور: چھوٹا گاؤں، کھیڑا، کُفْر و کُفْران: کفر، کُفْر باللّٰہ: کفر، انکار خدا، الحاد، مذمت دین، تحقیر دین، خدا کی بے ادبی۔ کُفْران بالنعمۃ: کفران نعمت، نعمت کی ناشکری۔ کَفّار: کافر، غیر مسلم، کَفّارۃ عن: گناہ سے توبہ، گناہ کا کفارہ، گناہ کی تلافی، صدقہ، بدلہ۔ تَکْفِیر عن: بمعنی بالا۔ تکفیر: کفر پر ورغلانا، کفر کا الزام۔ کَافِر جمع کَافِرون و کُفّار و کَفَرۃ و کِفار: لامذہب، کافر، غیر مسلم، بے دین، دھریہ، ملحد، ناشکرا۔ کَافِر بالنعمۃ: نعمت کا ناشکرا۔

کفس: کَفِسَ ـ کَفَسًا ـ رِجلُ الصبیّ: بچے کے پاؤں کا ٹیڑھا ہونا صفت اَکْفَس مونث کَفْسَاءُ ج کُفْسٌ۔ اِنکَفَسَ رِجلُ الصبیّ: بچہ کے پاؤں کا ٹیڑھا ہونا۔ الرجُلُ: مرد کا دوہرا ہونا۔ الکِفَاسُ: بچے کے بدن پر باندھنے کا کپڑا، بدن سے ملے ہوئے کپڑے سے اوپر کا کپڑا۔

○ کَفَسَ ـــ کَفَسًا و اِنکَسَفَ: ٹیڑھے پاؤں والا ہونا۔ اَکْفَس: مونث کَفْسَاء جمع کُفْس: ٹیڑھے پاؤں والا

○ کَفْکَف ہ: آنسو روکنا۔

کفل: کَفَلَ ـ کَفْلًا و کَفَالَۃً فلانًا: کے نان ونفقہ کا ذمہ دار ہونا ــــ الشیئَ الیہ: کو سے ملانا ــــ فی صیامہ: لگاتار روزے رکھنا۔ کَفَلَ ـ یُ و کَفِلَ ـ و کَفُلَ ـــ کَفْلًا و کُفُولًا الرجُلَ و بالرجل والمالَ و بالمال: کا ضامن ہونا، کہا جاتا ہے کَفَلَ عَنْہُ بالْمَالِ لِغَرِیْمِہٖ: اس نے قرض خواہ کے لئے مال کی ذمہ داری لی۔ کَفَّلَ ہٗ: کے نان ونفقہ وغیرہ کا ذمہ دار ہونا۔ المقاضی الخصمَ: قاضی کا مخالف سے ضامن لینا ـــ ہٗ اِیَّاہُ: کو کا ضامن بنانا۔ کَافَلَ مُکَافَلَۃً ہٗ: سے معاہدہ کرنا۔ اَکْفَلَ ہٗ اِیَّاہٗ: کو کا ضامن بنانا ــــ زید عمروًا: زید کا عمر کے مال کا ضامن ہونا۔ تَکَفَّلَ البعیرَ: اونٹ کے کوہان پر گول زین رکھ کر سوار ہونا۔ ـــ لہ بکذا: کا کیلئے ضامن ہونا، کہا جاتا ہے۔ تَکَافَلَ القومُ: بعض بعض کا ضامن ہونا۔ تَکَفَّلَ بالمَالِ: کو اپنے ذمہ کرلیا۔ اِکْتَفَلَ البعیرَ: اونٹ کے کوہان پر گول زین رکھ کر سوار ہونا۔ ـــ بفلان: کو کسی جانور پر اپنے پیچھے سوار کرنا۔ ـــ بالشیی: کو پیچھے کرنا، کہا جاتا ہے۔ اِکْتَفَلُوْا بالجَبَلِ: یعنی پہاڑ سے گزر گئے اور اسے پیچھے چھوڑ دیا۔ الکَافِلُ (فا) ج کُفَّلٌ: ضامن، یتیم کا متولی، عیالداری کرنے والا، لگاتار روزے رکھنے والا، کہا جاتا ہے بَاتَ فُلَانٌ کَافِلًا: فلاں نے اس حالت میں رات گزاری کہ نہ تو دن کو کھانا کھایا نہ رات کو۔ الکِفْلُ ج اَکْفَالٌ: وہ چیز جو سوار کی اس کے پیچھے سے حفاظت کرے، ضمانت، بیل کی گردن پر جوئے کے نیچے کا چیتھڑا، چیتھڑے وغیرہ سے ایک گول سی چیز بناتے ہیں اور اس کو اونٹ کے کوہان پر رکھتے ہیں تا کہ بیٹھنے میں آسان رہے، پیچھے سوار ہونے والا، اون جو پہلے اون کے گرنے کے بعد نکلے، وہ شخص جو میدان جنگ میں آخر میں رہے اور بھاگنے کے لئے تیار کھڑا ہو، وہ شخص سواری پر برقرار نہ رہ سکے، حصہ، نصیب، نظیر، مثل، دو چند ثواب یا گناہ، وہ شخص جو اپنی جان و مال کو دوسرے کے ذمے ڈال دے۔ الکَفَلُ من الدابۃ: چوپایہ کا چوتڑ یا سرین کا پچھلا حصہ۔ الکَفَالَۃُ ج کَفَالَاتٌ: ضمانت (کَفْلَہ سے اسم ہے)۔ الکُفُوْلَۃُ: اسم ہے کَفَلَ کا اور کفل اس کو کہتے ہیں جو شخص گھوڑے پر جم کر نہ بیٹھ سکے۔ الکَفِیْلُ ج کُفَلَاءُ: ضامن، ہم مثل، کہا جاتا ہے۔ رَجُلٌ کَفِیْلٌ وَامْرَاَۃٌ کَفِیْلٌ وقَوْمٌ کَفِیْلٌ۔

○ کَفَلَ ـــ کَفْلًا و کَفَالَۃً ہ: کو کھلانا، کا بوجھ اٹھانا، سہارا ہونا، کے گھر کا خرچ چلانا ــ عائلۃ: کنبہ کا خرچ چلانا۔ کَفَلَ ـ یُ و کَفِلَ ـ و کَفُلَ ـ کَفْلًا و کُفُولًا و کَفَالَۃً ب: کا ذمہ لینا، کا ذمہ دار ہونا، کے لئے جواب دہ ہونا، کا ضامن ہونا، کفیل ہونا ـــ ہ: کی ذمہ داری اپنے سر لینا، کی ضمانت دینا، کا قانونی سرپرست ہونا ــــ ھ: کی ذمہ داری لینا، کی ضمانت دینا۔ ــــ ھ ل: کی کو ضمانت دینا۔ کَفَّلَ ہ: کو کھلانا، کا بوجھ اٹھانا، کا سہارا ہونا، کے گھر کا خرچ چلانا، کو بطور ضمانت، ذمے دار، ضامن یا کفیل تسلیم کرنا، کو بطور ضامن نامزد کرنا، سے ضمانت یا ضمانت دینے کی درخواست کرنا، کو بطور ضمانت و کفالت مقرر کرنا۔ کَافَلَ ہ: سے معاہدہ کرنا۔ اَکْفَلَ ہ: کو بطور ضامن مقرر کرنا، سے ضمانت دلوانا۔ تَکَفَّلَ ل ب: کی کے لئے ضمانت ہونا کا کیلئے ذمہ دار یا جواب دہ ہونا یا ہو جانا، کا کیلئے ضامن یا کفیل ہونا، کو کی ضمانت دینا، سے خود کو کچھ کرنے کے لئے پابند کرنا، سے کچھ کرنے کا عہد کرنا ــــ ب: کو اپنے سر لینا، کی ذمہ داری لینا۔ تکافل: ایک دوسرے کا ذمہ دار ہونا، ایک دوسرے کی ضمانت دینا۔ کَفْل: ضمانت نامہ، کفالت نامہ۔ کَفَل جمع کفال و کُفُول: پڑا، پٹھا، سرین، چوتڑ، گھوڑے کا پٹھا۔ کَفَالَۃ: ضمانت، کفالت، کفالۃ مالیۃ: مالی ضمانت، مچلکہ، زرضمانت۔ کفالۃ بالنفس: کسی شخص کی عدالت میں حاضری کا مچلکہ۔ فی کفالۃِ فلان: کے زیر حفاظت، سرپرستی یا اتالیقی، کے زیر حراست، کی زیر نگرانی۔ کَفِیل جمع کُفَلَاء: ذمہ دار، جوابدہ، ضامن۔ ـــ ب: کا ضامن، کی ذمہ داری لینے والا ـــ: محافظ، نگہبان، قانونی سرپرست۔ کفیل بالنفس: کسی شخص کی عدالت میں حاضری کا ضامن۔ تَکَافُل: باہمی یا مشترکہ ذمہ داری، استحکام، باہمی معاہدہ۔ کَافِل: روٹی کمانے والا، مدد کرنے والا، سہارا، گھر کا خرچ چلانے والا، ضامن، ضمانتی، دوسرے کی طرف قرض کی ادائیگی کا ضامن، دوسرے شخص کا سرکاری طور پر ذمہ دار ہونے کا اقرار کرنے والا۔ محافظ، قانونی سرپرست۔ مَکْفُولٌ (بہ): ضمانت دیا گیا، جس کی ذمہ داری لی گئی ہو، گردش میں کاغذی بینک نوٹ۔

کفن: اَکْفَنَ ـ کَفْنًا الجمرَ بالرماد: چنگاری کو راکھ میں دبا دینا ــ الخبزۃَ فی الملّۃ: بھوبھل میں روٹی چھپانا۔ کَفَّنَ المیتَ: میت کو کفن دینا۔ تَکَفَّنَ بکذا: کے ذریعے چھپنا۔ الکَفَنُ ج اَکْفَانٌ: کفن، جو میت کو پہنایا جاتا ہے۔

۲ کَفَنَ ـ کَفْنًا الصوفَ: اون کاتنا۔

۳ طَعَامٌ کَفْنٌ: بے نمک کھانا۔ الکَفْنَۃُ (ن): ایک درخت کا نام ہے اور بقول بعض ایک گھاس ہے جو زمین پر بہت پھیلی ہوئی ہوتی ہے۔ المکفونۃ: عمدہ زمین جو ہر چیز کو اگائے۔ قَوْمٌ مُکَفَّنُوْنَ: ایسے لوگ جن کے پاس نمک نہ ہو۔

کفہ: المکافِہُ: فوج کا سردار۔

۲ اِکْفَھَرَّ اِکْفِھرارًا اللیلُ: رات کا سخت تاریک ہونا۔ ـ السحابُ: بادل گھٹاٹوپ ہونا۔ النجمُ: ستارہ کا سخت تاریکی میں چمکنا۔ الرجُلُ: تیوری چڑھانا۔ المُکْفَھِرُّ (فا): ہرتہ بتہ چیز، سخت اور بلند پہاڑ، کم گوشت سخت اور بے حیا چہرہ، کہا جاتا ہے۔ فُلَانٌ مُکْفَھِرُّ اللَّوْنِ: یعنی فلاں کا رنگ تیرگی کی طرف مائل ہے۔ اوفُلَانٌ مُکْفَھِرٌّ: یعنی فلاں ترش رو ہے۔

○ اِکْفِھرار: تاریکی، اندھیرا، شام کا دھندلکا، جھٹ پٹا، ظلمت، تیرگی، دھندلا پن۔ مُکْفَھِرّ: تاریک، بے نور، دھندلا، پھیکا، سیاہی مائل، ابر آلود، بادلوں سے گھرا ہوا، افسردہ دل، اداس، غمگین۔

کفو: الکُفْوُ والکُفٰی: مثل، نظیر۔

كفي ۱۔ كَفَى يَكْفِي كِفَايَةَ الشيئُ کافی ہونا۔ صفت كَافٍ ۔ الشيئُ فلانا کسی چیز پر قناعت کرنا اور دوسرے سے مستغنی ہونا۔ ۔ فلانا مُؤُونتهُ کہا جاتا ہے۔ كَفَيْتُهُ شَرَّ عَدُوِّه: یعنی میں نے اس کو دشمن کے شر سے بچادیا۔ اور كَفَى کے فاعل پر باء کی زیادتی ہوتی ہے، جیسے كَفَى باللّٰهِ شَهِيْدًا: یعنی اللہ تعالیٰ کی شہادت غیر سے مستغنی کر دیتی ہے یہاں اسم جلالت (اللہ) فاعلیت کی بناء پر مرفوع ہے اور شہیدًا تمیز ہے۔ كَافَى كِفَاءً او مُكَافاةً الرجُل: کیلئے کافی ہونا کو بدلہ دینا۔ اِكْتَفَى بكذا: پر قناعت کرنا، سے مستغنی ہونا۔ اِسْتَكْفَى الرجُلُ الشيئَ: سے کافی چیز مانگنا، تم کہتے ہو۔ اِسْتَكْفَيْتُهُ الأَمْرَ فكَفَانِيْهِ: میں نے درخواست کی کہ وہ مجھے اس کام کی زحمت سے بچائے تو اس نے مجھے وہ کام کرنے سے بے نیاز کر دیا۔ الكَافِيُ: جو تمہاری ضرورت کو پورا کردے اور تمہیں غیر سے مستغنی کردے، کہا جاتا ہے۔ هذا ارجل كافيك من رجل ورجلان كافياك من رجلين ورجال كافوك من رجال: یہ مرد تمہارے لئے دوسرے مرد سے کافی ہے اور اسی قیاس پر تثنیہ اور جمع کا ترجمہ کرلیں۔ اصل یہ ہے رجُل كافٍ يكفيك من رجل آخر (تمہیں ایک مرد دوسرے مرد سے کافی ہے) الكِفَايَةَ: (مص) جو کافی ہو اور غیر سے مستغنی کردے۔ الكَفْيُ والكِفْيُ والكُفْيُ ج اكْفَاءٌ: وہ چیز جس سے گزارہ ہوجائے، کہا جاتا ہے۔ رَجُلٌ كَفْيُكَ مِنْ رَجُلٍ: یہ مرد اس مرد سے تمہارے لئے کافی ہے، اس میں مفرد، تثنیہ جمع اور مونث و مذکر سب برابر ہیں الكَفْيَةَ ج كُفَى: گزارہ، جو تمہاری زندگی گزارنے کے لائق ہو۔ الكَفِيُّ: جو تمہارے لئے کافی ہو اور تجھے غیر سے بے نیاز کردے۔ كَفِيُّ الرَّجُلِ: مرد کا قائمقام۔ المُكَافاة (مص): احسان کا احسان سے یا اس سے زیادہ سے مقابلہ، کہا جاتا ہے۔ رَجَوْتُ مُكَافَا تكَ: میں نے تمہارے کافی ہونے کی امید کی۔

۲۔ تكفى النباتُ: نباتات کا طویل ہونا۔ الكَفِيُّ: بارش۔

۳۔ الكِفْيُ جمع أَكْفَاء: اندرونِ وادی۔

○ كَفَى ـِ كِفَايَةً ہ: کیلئے کافی ہونا، کو کفایت کرنا۔ ۔ ہ: کو کسی سے محفوظ کرنا، کی سے حمایت کرنا۔ ۔ ہ ھ کو کسی چیز سے محفوظ کرنا۔ ۔ ہ ھ کو کسی مصیبت وغیرہ سے بچانا۔ وَكَفَى: یہ کافی ہے۔ كفي الله عنك: اللہ تمہاری کمی پوری کرے۔ كفي بالله وكيلا: اللہ بہترین محافظ ہے۔ كفي حُزْنًا ان: یہ بہت افسوسناک ہے کہ كَفَاهُ مُؤْنَةَ كذا کو کی زحمت سے بچانا۔ كَافَى ہ: کیلئے کافی ہونا۔ ۔ ہ ب کو سے بدلہ دینا، کو سے جزا دینا، صلہ دینا، انعام دینا، معاوضہ دینا۔ اِكْتَفَى ب: پر رضامند ہونا، آسودہ خاطر ہونا، مطمئن ہونا۔ كِفَايَة: کافی مقدار، درجہ، حد وغیرہ، کافی ہونا، کفایت، قابلیت، موزونیت، مہارت، استعداد، صلاحیت، کارگزاری۔ بالكِفَايَة: کافی طور پر، بخوبی، کافی۔ كفاية القتال: لڑنے کی قوت۔ عدم الكفاية الجنسية: جنسی کمزوری، نامردی۔ كِفِي: کافی، بہت مكافاة: انعام، فرحت، تسکین۔ اِكتفاء: خوشی، حالت اطمینان، اطمینان دلجمعی، قناعت كافٍ ج كُفَاة: کافی، بہت، موزوں، مناسب، قابل، مستند، ماہر، ماہر، ہنرمند، آزمودہ کار، سلیقہ مند، ہوشیار، اہل، صاحب اختیار، لائق۔ مُكْتَفٍ: صابر، قانع، مطمئن، راضی، صابر شاکر۔

ككو: الكاكاو: (ن) چوڑے پتوں چھوٹے پھولوں اور بڑے پھلوں والا استوائی امریکا کا ایک درخت جس کے بیج سے کاکاو نکالا جاتا ہے جو چاکلیٹ بنانے کیلئے بنیادی مادہ سمجھا جاتا ہے۔

ككي: الكاكي: اسے جاپانی مشمش بھی کہتے ہیں (ن) یہ ایک چینی پودا ہے اس کی بلندی دس میٹر تک ہوجاتی ہے اس کے پھل رنگ میں یا تو نارنگی زرد ہوتے ہیں یا پھر چمکدار سرخ۔

كل ۱: كَلَّ ـِ كَلًّا وكِلَّةً وكَلَالًا وكُلُوْلًا وكَلَالَةً وكُلُوْلَةً: تھکنا صفت كَالٌّ ۔ السيفُ وغيرُهٗ تلوار وغیرہ کا کند ہونا۔ صفت كَلٌّ وكَلِيْلٌ۔ ۔ اللسانُ او البصرُ: زبان یا نگاہ کا اچھی طرح سے کام نہ دینا۔ كَلَّلَ السيفُ: تلوار کا کند ہونا۔ ۔ الرجُل: اپنے اہل وعیال کو ضائع ہونے کے لئے چھوڑ کر چلا جانا ۔ عن الامر: سے بزدل ہوکر رکنا۔ اَكَلَّ ۔ البكاءُ بَصَرَهٗ: آہ و بکا کا نگاہ کو مدہم کردینا۔ ۔ البعيرَ: اونٹ کو تھکا دینا۔ ۔ الرجُل: تھکے ہوئے اونٹ والا ہونا۔ اِنْكَلَّ السيفُ: تلوار کا کند ہونا۔ الكَلُّ (مص): اس کا اطلاق واحد جمع سب پر ہوتا ہے اور بعض مذکر و مونث کی جمع كُلُوْل کہتے ہیں: کمزور، گراں جان بے خیر مرد، چھری یا تلوار کی پیٹھ، مصیبت، فقیر، عیال، وکیل، یتیم، بوجھ، بت الكَلَّة: كَلَّ سے اسم مرہ، کند چھری۔ الكُلَّة: تاخیر، دیر۔ الكَلَالَة: تھکن۔ الكَلِيْلُ ج كِلَالٌ: تھکا ہوا، کہا جاتا ہے۔ بَصَرٌ كَلِيْلٌ: کمزور نگاہ، وسَيْفٌ كليل: کند تلوار۔

۲۔ كَلَّ ـِ كَلًّا وكِلَّةً وكَلَالًا وكُلُوْلًا وكَلَالَةً وكُلُوْلَةً: بے والد اور بے اولاد ہونا۔ كَلَّلَ ہ کو تاج پہنانا، ۔ ہ بالحجارة: پر پتھراؤ کرنا۔ السحابُ السماءَ: بادل چاروں طرف سے گھر آنا۔ تَكَلَّلَ: تاج پہنانا، ۔ الشيئُ به کا احاطہ کرنا۔ تَكَلَّلُوْهُ: لوگوں نے اس کا احاطہ کرلیا۔ الكَلُّ جو بے والد اور بے اولاد ہو۔ كُلُّ ایک اسم ہے جو متعدد کے افراد کے استغراق کے لئے یا واحد کے اجزاء کے عموم کے لئے وضع کیا گیا ہے اور بغیر اضافت کے استعمال نہیں کیا جاتا عام اس سے کہ لفظاً ہو یا تقدیراً ہو، اور "ما" مصدریہ ظرفیہ کے داخل ہونے سے تکرار کا فائدہ دیتا ہے جیسے كُلَّمَا اَتَاكَ زَيْدٌ اَكْرِمْهُ: یعنی زید جب کبھی تمہارے پاس آئے تو تم اس کا اکرام کرو، اور معرفہ ونکرہ کی صفت میں بھی واقع ہوتا ہے اور اس وصف کی انتہاء پر دلالت کرتا ہے۔ جیسے هُوَ العَالِمُ كُلُّ العَالِمِ: وہ بڑا کامل عالم ہے۔ اور معرفہ ونکرہ محدودہ کی تاکید میں واقع ہوتا ہے جیسے سَجَدَ المَلَائِكَةُ كُلُّهُمْ وَاَقَمْنَا حَوْلًا كَامِلًا كُلَّهٗ اور لفظ کل کا حکم افراد اور تذکیر کا ہے اور معنی باعتبار مضاف الیہ کے ہوں گے اگر نکرہ کی طرف اضافت ہوگی تو معنی کی رعایت واجب ہوگی اور اس کے بعد ضمیر مفرد مذکر آئے گی جیسے كُلُّ شَيْءٍ فَعَلُوْهُ بِحِكْمَةٍ اور مفرد مونث کی بھی جیسے۔ كُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ اور مثنی کی جیسے وكُلُّ رَفِيْقَيْ كُلِّ رَحْلٍ وَاِنْ هُمَا اور مجموع مذکر کی جیسے وكُلُّ اُنَاسٍ سَوْفَ تَدْخُلُ بَيْنَهُمْ: اور جمع مونث کی جیسے وكُلُّ مُصِيْبَاتِ الزَّمَانِ وَجَدْتُهَا اور اگر معرفہ کی طرف اضافت ہو تو لفظ کی بھی رعایت جائز ہے اور معنی کی بھی جیسے كُلُّ القَوْمِ حَضَرَ، يَا كُلُّ القَوْمِ حَضَرُوْا اور مقطوع عن الاضافت کی صورت میں بھی لفظ و معنی دونوں کی رعایت جائز ہے جیسے كُلٌّ حَضَرَ وكُلٌّ حَضَرُوْا اور کہا گیا ہے کہ جب مضاف اليه مقدر مفرد اور نکرہ ہو تو مفرد لانا واجب ہے اور اگر جمع مُعَرَّف ہو تو جمع لانا واجب ہے اور مقطوع عن الاضافت کی صورت میں تنوین مضاف الیہ کے بدلے میں ہے اور تقدیر پہلی مثال میں كُلُّ اَحَدٍ: ہے اور دوسری میں كُلُّهُمْ اور اگر لفظ کل نفی کے بعد واقع ہو تو نفی بعض افراد کی ہوتی ہے جیسے مَا جَاءَ كُلُّ القَوْمِ پوری قوم نہیں آئی کچھ آئے اور کچھ نہیں آئے، اور اگر لفظ کل پہلے ہو اور نفی بعد میں ہو تو نفی سارے افراد کی ہوگی جیسے كُلُّهُمْ لَمْ يَقُوْمُوْا: یعنی کوئی بھی نہیں کھڑا ہوا اور اس پر الف لام داخل نہیں

ہوتا مگر اس وقت جب کہ مضاف الیہ کے عوض میں ہو یا لفظ کل ہی کا ارادہ کیا گیا ہو جیسے: اَلْـکُلُّ لِإِحَـاطَةِ الاَفْرادِ۔

الـکُـلَّةُ: توپ کا گولہ، شیشے کی گولی جس سے بچے کھیلتے ہیں الکُلُّ کا مونث: کہا جاتا ہے۔ کُـلَّةُ امْـرَأةٍ: جیسے کہا جاتا ہے۔ کُلُّ امْرِئٍ۔ الکِلَّةُ ج کِلَلٌ و کِلاتٌ: باریک پردہ، مچھردانی یہ نـامـوسـیـه کے نام سے معروف ہے، ہودج کے سرے پر سرخ اون۔ —— والکَلَلُ: حالت کہا جاتا ہے۔ بَـاتَ بِـكَلَلِ سُوْءٍ: اس نے بری حالت میں رات گزاری۔ الکُلِّیُّ: کل کی طرف منسوب یا جس پر اطلاق کیا جائے۔ الـعِـلْـمُ الْـكُـلِّـيُّ: علم الٰهی۔ الـكُلِّيَّةُ: کالج جہاں مختلف علوم پڑھائے جاتے ہوں۔ كُـلِّيَّةُ الشيئ: مکمل چیز، کہا جاتا ہے۔ اَخَـذَهُ بِـكُـلِّـيَّـتِـهِ: یعنی تمام لے لیا۔ الـكُـلِّـيَّاتُ فـی عرف المنطقیین: وہ مفہوم ہے جو بہت سے افراد پر صادق ہو اور اس کی پانچ قسمیں ہیں۔

۱۔ جـنـس: وہ کلی جس کے افراد کی حقیقتیں مختلف ہوں جیسے حیوان

۲۔ نـــوع: وہ کلی جس کے افراد کی حقیقتیں متحد ہوں جیسے انسان۔

۳۔ فصل: وہ کلی جو ماعدا سے ممتاز کردے جیسے ناطق۔

۴۔ خـاصـه: وہ کلی عرضی جو ایک حقیقت کے ساتھ خاص ہو جیسے ضاحک۔

۵۔ عـرض عام: وہ کلی عرضی جو ایک سے زائد حقیقت کے ساتھ ہو جیسے ماشی۔ الـکَلالَةُ: جس کے والد اور ولد نہ ہوں کیونکہ باپ اور بیٹا انسان کی نسل کے دو طرفیں ہوتی ہیں جب اس نے فوت ہونے کی حالت میں ان دونوں میں سے کسی کو بھی پیچھے وارث نہ چھوڑا تو گویا وہ دونوں طرفوں سے محروم فوت ہوا، دور کی رشتہ داری کہتے ہیں۔ هُـوَابْـنُ عَـمِّ الْـكَلالَةِ وَابْـنُ عَـمٍّ كَلالَةً: وہ قبیلہ سے چچا زاد ہے، قریبی نسبتی رشتہ دار نہیں۔ —— من القرابة: والد اور ولد نہ ہو، کیونکہ میت کی نسبت اور حسب ونسب انہی سے چلتا ہے جب یہ قریبی نہ رہے تو گویا وہ قریبی رشتہ داروں سے محروم ہے۔ الاِكْلِيْلُ ج اَكِلَّةٌ و اَكَالِيْلُ: تاج، جواہر سے مزین پٹکا، عیسائی اس تاج کو شادی کے لئے استعمال کرتے ہیں اور وہ کہتے ہیں۔ كَـلَّـلَ الْـكَـاهِـنُ الْعَرُوسَيْنِ فَتَكَلَّلا: کاہن نے شادی شدہ جوڑے کو تاج پہنایا یا انہوں نے پہن لیا، کیونکہ وہ شادی کی رسم کے موقع پر ان دونوں کے سروں پر تاج رکھتا ہے اور عیسائی کاہنوں کے سر کے بال کاٹتے وقت بھی اسے سر کے اردگرد ڈالتے ہیں، ناخن کے اردگرد کا گوشت۔ —— الاِكْـلِيْـلُ الـدَّائِرِيُّ: اور اسے حلقہ دائریہ بھی کہا جاتا ہے (ھ) متحد مرکز والے دو دائروں کے درمیان کی محصور سطح یعنی مساوی الجانبین ہو جس کی پیائش ہے: (ش ۲۔ ش ۲) اِكْلِيْلُ الْمَلِكِ (ن): سینجی، تپیا گھاس (ترفل) اِكْلِيْلُ الْجَبَلِ (ن): اکلیل کوہستانی، ایک سبز جھاڑی نما پودا، اس کے خوشبودار سبز پتے مسالے کے طور پر اور ان کا تیل ادویات/عطریات سازی میں مستعمل ہے۔ (Rosemary)

۳۔ كَلَّلَ فی الامر: کوشش کرنا۔ السبعُ: درندہ کا حملہ کرنا، کہا جاتا ہے۔ كَـلَّـلَ تَكْلِيْلَةَ السَّبُعِ: یعنی اس نے درندے جیسا حملہ کیا۔ —— علیه بالسیف: پر تلوار سے حملہ کرنا۔

۴۔ تَـكَـلَّـلَ السـحـابُ عن البرق: آہستہ آہستہ چمکنا۔ اِكْتَلَّ السحابُ عن البرق: آہستہ آہستہ چمکنا۔ —— الـغَـمَـامُ بالبرق: بادل میں بجلی چمکنا، کوندنا۔ اِنْـكَلَّ الرجلُ: مسکرانا۔ البرقُ: بجلی کا آہستہ آہستہ چمکنا۔ —— السحابُ عن البرق: آہستہ آہستہ چمکنا۔

۵۔ كَلّا: ہرگز نہیں، حرف ردع ہے، تنبیہ اور زجر کے لئے استعمال ہوتا ہے۔

○ لایَـكِـلُّ: نہ تھکنے والا، ان تھک، بے حد سرگرم۔ كَـلَّلَ ہ: ہ کو کا تاج پہنانا۔ —— پادری کا مرد و عورت کے جوڑے کا نکاح کرنا۔ كُلِّلَ بالنجاح: کامیاب ہونا۔ تَكَلَّلَ: شادی شدہ ہونا، کی شادی ہونا۔ كَلٌّ: تھکاوٹ، تاریکی، دھندلا پن، کند ذہنی، سستی، ڈھیلا، ست، کند، دھندلا، دھندلی (نظر)، کمزور (ذہن) كِـلَّـةٌ جمع كِلّات و كِـلَـلٌ: مہین یا باریک برقعہ، نقاب، پردہ، لمبا پردہ، مچھر دانی، كَـلَـلٌ و كَلال و كَـلالَةٌ: تھکاوٹ، دھندلا پن، کند ذہنی۔ كَـلِـيـل: تھکا ہوا، تھکا ماندہ، کمزور، کند، کند ذہن۔ اِكـلـيـل جمع اَكـالـيـلُ واَكِلَّةٌ: تاج، مکٹ، کلاہ شاہی، پھولوں کا سرپیچ، پھولوں کا گجرا، ہار، پھولوں کا ہار، سنہرے تاروں کا ہار، سہرا، پھولوں کی مالا، شادی، شادی کی تقریب (مسیحیت میں) هزاره: (ایک چھتری دار پھول جو گچھے کی طرح ہوتا ہے)۔ اِكْـلِـيـل الـجـبـل: ایک قسم کی سدابہار جھاڑی جس کے پھول خوشبودار ہوتے ہیں۔ اکـلـیـل الـشـوك: کانٹوں کا تاج اِكـلـيـلُ الـمَـلِكِ: زرد شیریں پیپتا۔ تـكـلـيـل: تقریب تاج پوشی، تاج پہنانا، كَـلال: تھکا ہوا، تھکا ماندہ۔ مُـكَـلَّلٌ: تاج پہنے ہوئے، ہار پہنے ہوئے، شادی شدہ (مسیحیت میں)

○ كُلٌّ: کلیت، مجموعیت، ہر ایک، سب (بصورت اضافت)۔ اَلْـكُـلُّ: سب، سارا، جملہ، ہر چیز، بِـالْـكُلِّ: بحیثیت مجموعی، فی الجملہ، مجموعی طور پر، کھلا، ڈھیر کے حساب سے، سارے کا سارا۔ الـكـل فـی الـكـل: ہر چیز پر مشتمل، قادر مطلق، كُلٌّ مِن فلان و فلان و فلان: الف، ب بھی ث بھی۔ عَـلـى كُـلٍّ: بہر حال، بہر صورت كُـلّـه: اس کا سب، وہ پورے کا پورا، یہ سراسر كُلُّ ذلك: وہ سب كُلُّ البیت یا البیت كُلُّهُ: پورا گھر۔ كُـلُّ الرجال یا الرجال كُلُّهُم: سب مرد۔ الـحـقـيـقـة كُـلُّ الـحـقـيـقـة: ساری حقیقت، اصل واقعہ، السِـرُّ كُـلُّ السِـرِّ: ایک بہت بڑا راز، بھید۔ الخَيْرُ كُلُّ الخير: سچی یا مکمل خوشی۔ كُلُّ رَجُلٍ: ہر آدمی، مرد۔ كُـلُّ شَـیْءٍ: ہر چیز، سب کچھ، سب كُـلُّ اَحَدٍ: اور كُـلُّ واحد: ہر ایک۔ كُـلُّ مَنْ: ہر وہ شخص جو کوئی، جو بھی، جو بھی کوئی بھی۔ كُـلُّ مَـا: وہ سب، جو بھی کچھ، جس قدر، جو بھی کیسا ہی، جو کچھ بھی۔ كُـلُّ ما فِـی الامـر اَنَّ: یہ کچھ نہیں مگر، اس سے زیادہ کچھ نہیں کہ۔ كُـلَّ وَقْتٍ: کسی وقت، ہمیشہ فـی كُـلِّ سَبْعَةِ اَيَّامٍ: ہر سات دنوں میں، ہر سات دن لِكُلِّ اَلْف: فی ہزار، كُلَّما: جب بھی، جس وقت، جب بھی۔ كُلَّما …… كُلَّما: جتنا…… اتنا۔ كُلّی: تمام، کامل، بے کم و کاست، عام، مجموعی، دوررس، بہت عام، جامع، مطلق، ہمہ گیر۔ كُـلِّـيَّةٌ: مجموعیت، کلیت، سالمیت، کاملیت، جمع كُـلِّـيَّـات: یونیورسٹی کا شعبہ، کالج، اعلیٰ تعلیم کا ادارہ، اکیڈمی، مدرسہ ثانوی۔ كُـلِّـيَّـات: (مصنف کی) کی تخلیقات۔ پانچ منطقی خصوصیات۔ كُـلِّـيَّةً: یکسر، پوری طرح، بالکل، سراسر، مطلقاً۔ بالكُلِّيَّة: بحیثیت مجموعی، فی الجملہ، مجموعی طور پر۔ لا۔ بـالـكلية: بالکل نہیں۔ بِـكُـلِّـيَّـتِهِ: مکمل طور پر، پوری طرح۔ كُلِّية التجارة: کمرشل کالج۔ كلية حربية: ملٹری اکیڈمی۔ كُـلَّةٌ جمع كُـلَـل: (بندوق کی) گولی، (توپ کا) گولا، بم (بچوں کے کھیلنے کی) گولی۔ كَلّا: بالکل نہیں، نہیں بلکہ، ہرگز نہیں، کسی صورت بھی نہیں، یقیناً نہیں، کبھی نہیں، كَلّا ثُـمَّ كَلّا: ہزار بار نہیں، بالکل نہیں۔

کلأ: ۱۔ كَلَأَ ـــ كَلأً و كِلاءً و كِلاءَةً اللهُ فلاناً: اللہ کا کسی کی حفاظت کرنا۔ —— النـجـمَ متی یطلع: ستارے کے طلوع ہونے کا مشاہدہ کرنا، انتظار کرنا۔ بـصـرَهُ فی الشيئ: کو بار بار دیکھنا۔ كَلَّا تَـكْـلِـئًا و تَكْلِئَةً السفینةَ: کشتی کو کنارے سے قریب کرنا۔ الرجُلَ: کو باز رکھنا، روکنا۔ —— فی الامر: کو غور سے

دیکھنا۔ تَکَلُّئَۃً: ہوا سے پناہ کی جگہ میں آنا۔ کَالَأَ مُکَالَأَۃً و کِلَاءً ہ: کا انتظار کرنا۔ اَکْلَأَ اِکْلَاءً بصرہُ فی الشیی: کسی چیز کو درستگی کی غرض سے بار بار دیکھنا۔ ـــــ عینہُ: کو جگانا۔ اِکْتَلَأَ اِکْتِلَاءً ت عینُہٗ: بے خوابی میں مبتلا ہونا۔ ـــــ من فلان: سے بچنا۔ رَجُلٌ کَلُوْءُ الْعَیْنِ: مرد بیدار چشم جس پر نیند کا غلبہ نہ ہو، عَیْنٌ کَلُوْءٌ: بے نیند کی آنکھ۔ الکَلَّاءُ: بندرگاہ، دریا کا کنارہ۔ المُکَلَّأُ: بندرگاہ، دریا کا کنارا، ہر وہ جگہ جہاں ہوا سے پناہ مانگ سکیں۔

٢۔ کَلَأَ ـَ کَلْأً و کُلُوْءَۃً الدَّیْنَ: کی ادائیگی میں دیر ہونا صفت کَالِیٌٔ و کَالٍ۔ کَلَّأَ تَکْلِیْئًا: بیعانہ لینا۔ ـــ تَکْلِئَۃً فی الطعام وغیرہ: میں بیع سلم وسلف وغیرہ کرنا۔ اَکْلَأَ اِکْلَاءً فی الطعام میں بیع سلم یا سلف کرنا۔ تَکَلَّأَ واسْتَکْلَأَ الکُلْأَۃَ: بیعانہ لینا۔ اِکْتَلَأَ کُلْأَۃً: بیعانہ لینا۔ الکَالِیٌٔ والکَالِیُ ج کَوَالِیُٔ وکَوَالٍ: بیعانہ، ادھار۔ الکُلْئَۃُ: بیعانہ، ادھار۔

٣۔ کَلَأَ و کَلِیَٔ ـَ کَلَأَ المکانُ: سبزہ زار ہونا۔ ـــ ت الناقۃُ: اونٹنی کا سبزی کھانا۔ اَکْلَأَ اِکْلَاءً المکانُ: جگہ کا بہت گھاس والی ہونا۔ ـــ الناقۃُ: اونٹنی کا گھاس کھانا۔ اِسْتَکْلَأَ المکانُ: سبزہ زار ہونا۔ الکَلَأُ ج اَکْلَاءٌ: خشک یا تازہ گھاس۔ مَکَانٌ کَلِیٌٔ و مُکْلِیٌٔ مونث کَلِئَۃٌ و مُکْلِئَۃٌ: بہت سبزہ زار جگہ۔ اَرْضٌ مُکْلَأَۃٌ: بہت سبزہ زار زمین۔

٤۔ کَلَأَ ـَ کَلْأً و کُلُوْءَۃً عمرُہٗ: کی عمر کا ختم ہونا۔ اَکْلَأَ اِکْلَاءً عـمرہ: کو ختم کردینا۔ الأَکْلَأُ: اسم تفضیل، کہا جاتا ہے۔ بَلَغَ اللّٰہُ بِکَ اَکْلَأَ العمر یعنی اللہ تعالیٰ تمہاری عمر دراز کرے۔

٥۔ کَلَأَ ـَ کَلْأً و کِلَاءً و کِلَاءَۃً ہٗ بالسوط: کو کوڑے مارنا۔

٦۔ کَلَّأَ تَکْلِیْئًا و تَکْلِئَۃً الی فلان فی الامر: میں کی طرف آگے بڑھنا۔

ن کَلَأَ ـَ کَلْأً و کِلَاءً و کِلَاءَۃً ہ: کی حفاظت کرنا، کی پاسبانی کرنا، نگہبانی کرنا، رکھوالی کرنا، کو محفوظ رکھنا، کو نقصان سے بچانا۔ اِکْتَلَأَ: (آنکھ کا) بے خوابی میں مبتلا ہونا (آنکھ کو) نیند نہ آنا۔ کَلَأَ جمع اَکْلَاءٌ: گھاس، نباتات، گھاس پات، جڑی بوٹیاں، چارہ گھاس۔ کَلُوءُ العین: بے خواب، بیدار۔

کلب: ١۔ کَلَبَ ـِ کَلْبًا الفرسَ: گھوڑے کو مہمیز مارنا۔ ـــ المزادۃَ: توشہ دان میں تسمہ لگانا۔ کَلِبَ ـَ کَلَبًا الرجُلُ: کتوں کے بھونکنے کے لئے انہیں کی طرح آواز نکالنا۔ ـ الکلبُ: کتے کا شکاری ہونا، انسان کے کھانے کا عادی ہونا۔ کَلِبَ ـَ کَلَبًا: پیاسا ہونا۔ ـــ الکَلْبُ: دیوانہ ہونا۔ ـ الرجُلُ: پاگل کتے کے کاٹنے سے دیوانگی والا ہونا۔ بغیر آسودگی کے بہت کھانا، کو دیوانہ کتے کا کاٹنا، دیوانہ کتے کے کاٹنے سے چیخنا، غضبناک ہونا۔ الکَلْبُ: کتے کا شکاری ہونا، انسان کے کھانے کا عادی ہونا۔ ـــ علی الامر: کا حریص ہونا۔ ـــ فی کذا: کی امید رکھنا۔ ـــ علی الرجل: سے اصرار کرنا، کہا جاتا ہے۔ کَلِبَ الدَّھْرُ عَلٰی اَھْلِہٖ: زمانے نے ان پر بار بار مصائب ڈھائے۔ ـــ القِدُّ علی الاسیر: قیدی پر کٹے ہوئے حصہ کا خشک ہونا اور کاٹنا۔ الشـجـر: درخت کی سیرابی نہ ہونے کی وجہ سے پتوں کا خشک ہونا اور گزرنے والوں کے کپڑوں سے الجھنا۔ الشتاءُ او الزمانُ: سخت ہونا۔ کُلِبَ کَلَابًا الرجُلُ: کتے کے کاٹنے کی وجہ سے دیوانہ ہونا۔ کَلَّبَ الکلبَ: کتے کو سدھانا، شکار کرنا سکھانا۔ کَالَبَ کِلَابًا و مُکَالَبَۃً الرجُلَ: سے کھلم کھلا دشمنی کرنا اور اس پر تنگی ڈالنا۔ ـــ تِ الابلُ: اونٹوں کا کانٹے دار درخت چرنا۔ اَکْلَبَ القومُ: پیاسے اونٹوں والا ہونا۔ تَکَالَبَ القومُ: آپس میں کھلم کھلا دشمنی کرنا۔ تَکَالَبُوْا علی کذا: ایک دوسرے پر حملہ کرنا کہا جاتا ہے۔ تَکَالَبَ النَّاسُ عَلَی الدُّنْیَا: یعنی لوگ دنیا کے بہت حریص ہوگئے۔ اِسْتَکْلَبَ الرجُلُ: کتوں کی طرح بھونکنا۔ ـــ الکَلْبُ: کتے کا شکاری ہونا۔ انسان کے کھانے کا عادی ہونا۔ الکَلْبُ ج کِلَابٌ و اَکْلُبٌ وجج اَکَالِبُ و کِلَابَاتٌ (ح): ہر ایک کاٹنے والا درندہ، کتا، کہا جاتا ہے۔ کَفَّ عَنْہُ کِلَابَہٗ: یعنی اس نے اس کو گال دینی اور تکلیف پہنچانی چھوڑ دی۔ کہا جاتا ہے۔ فُلَانٌ بِوَادِی الکَلْبِ: جبکہ گھر بار نہ ہو جہاں وہ ٹھکانا لے سکے) چکی کے دھرے کے سرے کا لوہا، کجاوہ کے کنارہ کی میخ جس پر مسافر اپنے توشہ وغیرہ کو لٹکائے، دیوار میں ٹیک لگانے کی تھونی، تلوار کے قبضہ کی میخ، ہر وہ چیز جس سے کوئی چیز باندھی جائے مثلاً تسمہ ـــ (فلک): ایک ستارے کا نام۔ ـــ کَلْبُ الْجَبَّارِ، اَلْکَلْبُ الْاَکْبَرُ و اَلْکَلْبُ الْاَصْغَرُ و کَلْبُ الرَّاعِیُ الخ...... (فک) ستاروں کے نام، (ح): کَلْبُ المَاءِ اود بلاؤ، سنجاب او کَلْبُ البَحْرِ: شارک مچھلی کَفُّ الکَلْبِ: (ن) ایک قسم کی پھیلی ہوئی گھاس۔ لِسَانُ الکَلْبِ: ایک پودا۔ الکِلَابُ البَرِیْدِیَّۃُ (اع): ایام حرب میں ڈاک ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کرنے والے کتے۔ الکَلَبُ (مص) (طب) کتے کی دیوانگی، سخت پیاس، موسم سرما کی ابتداء اور کہا جاتا ہے۔ دَفَعْتُ عَنْکَ کَلَبَ فُلَانٍ: یعنی میں نے تم سے فلاں کے شر کو دور کر دیا۔ الکَلْبَۃُ (ح): کتیا، کاٹنا اُمُّ کَلْبَۃٍ: بخار۔ الکَلْبَتَانِ: لوہار کی سنی، دانت اکھاڑنے کا زنبور اور اس کو کَلَّابۃ بھی کہتے ہیں۔ الکَلْبَۃُ سختی، تنگی، قحط، سخت سردی (ح) بلی، کتے کی تھوتھنی کے دونوں طرف کے بال۔ الکَالِبُ: کتے والا، کتوں کا جھنڈ۔ الکَلِبُ ج کَلِبُوْنَ: کتے کے کاٹنے سے دیوانہ۔ عَامٌ کَلِبٌ: سخت قحط کا سال۔ دَھْرٌ کَلِبٌ: غم میں مبتلا کرنیوالا زمانہ۔ سَائِلٌ کَلِبٌ: بہت اصرار سے مانگنے والا سائل، کہا جاتا ہے۔ ھُوَ کَلِبٌ عَلٰی کَذَا: وہ فلاں چیز کا بہت حریص ہے۔ الکَلِبَۃُ: کَلِبٌ کا مونث۔ خاردار درخت۔ اَرْضٌ کَلِبَۃٌ و اَرْضٌ کَلِبَۃُ الشَّجَرِ: خشک اور سخت زمین موسم بہار سے پہلے) الکَلَابُ: کتے کے کاٹنے کی وجہ سے دیوانگی۔ الکُلَّابُ والکَلُّوْبُ ج کَلَالِیْبُ: مہمیز، گھوڑے سوار یا سدھانے والے کے جوتے پر لگا ہوا لوہے کا ٹکڑا آگ نکالنے کیلئے مڑے ہوئے سر کی سلاخ، آنکس لوہے کا کنڈا، لکڑی جس کے آخر پر لوہا لگا ہو۔ کَلَالِیْبُ البُازِیْ: باز کے پنجے، کَلَالِیْبُ الشَّجَرِ: درخت کے کانٹے۔ الکَلَّابُ ج کَلَالِیْبُ: کتے والا، شکاری کتوں کو سدھانے والا، کجاوہ کے کنارے پر کچھ لٹکانے کیلئے میخ، گوشت وغیرہ لٹکانے کے لئے لوہے کا کنڈا۔ الکُلَّابَۃُ: بمعنی کُلَّاب لیکن یہ اس سے خاص ہے۔ الکَلِیْبُ: کتوں کا جھنڈ۔ الکَلِیْبُ ج کَلْبٰی: کتے کے کاٹنے سے دیوانہ۔ المُکَلَّبُ (مفع): زنجیر پڑا ہوا قیدی۔ کِلَابٌ مُکَلَّبَۃٌ: سدھے ہوئے کتے۔ المُکَلِّبُ: کتوں کو سدھانے والا، شکار پکڑنے والا جانور۔ المُکَالِبُ: دلیر۔ ـــ اَرْضٌ مَکْلَبَۃٌ: بہت کتوں والی زمین۔

٢۔ الکَلْبُ: ٹیلہ کا کنارا، وادی کے پانی کی پہلی زیادتی۔ ـــ من الفرس: گھوڑے کی پیٹھ کی دھاری، کہا جاتا ہے۔ اِسْتَوٰی عَلٰی کَلْبِ فَرَسِہٖ: وہ اپنے گھوڑے کی پیٹھ پر جم کے بیٹھ گیا۔ الکُلْبَۃُ: شراب فروش کی دکان۔

○ کِلَاسِکِی: کلاسک، کلاسیکل، قدیم تمدن یا ادب کا، مستند، معیاری، یونانی اور رومی طرز کا، کَلَاکَس جمع کَلَاکَسَات: ہارن، بھونپو۔

○ کَلِبَ ـَ کَلَبًا: پاگل ہوجانا، پانی سے خوف کے مرض میں مبتلا ہونا۔ ـ علی: کی للچا کر خواہش کرنا، کا حریص

ہونا۔ تَکَالَبَ: ایک دوسرے پر حملہ کرنا، ایک دوسرے کی طرف دوڑنا۔ ـــ علی: پر حملہ کرنا، جھپٹا مارنا، کو چنگل مار کر دبوچ لینا۔ ـــ بہت زوروں کا ہونا، سخت تیز ہونا۔ اِسْتَکْلَبَ: بہت زوروں کا ہونا، سخت تیز ہونا، گھن گرج والا ہونا، سگ گزیدہ ہونا، پاگل ہونا، از خود رفتہ ہونا، مخبوط ہونا۔ کَلْبِی: کتوں سے متعلق، کلبی۔ کَلِب: باؤلے پن سے متاثر پاگل، سگ گزیدہ، حریص۔ کَلَب: ہڑک، باؤلے کتے کے کاٹنے سے دیوانگی، پانی سے خوف، سخت پیاس۔ ـــ علی: کی حرص۔ کُلَّاب و کُلُّوب جمع کلالیب: ہک، سنڈاسی۔ کُلَّابَۃ جمع کُلَّابَات: سنسی، چمٹا، چمٹی۔ کَلِیب جمع کَلْبَی: سگ زدہ، بہت زوروں کا۔ تَکَالُب: شدید جنگ، لڑائی، طیارہ جھڑپ، بلوہ، گڑبڑ، دنگا، لالچ، حرص۔ مَکْلُوب: سگ زدہ، پاگل، دیوانہ۔ کَلَبْش: ہتھکڑیاں، بیڑیاں۔

کلت: ۱۔ کَلَتَ ـِ کَلْتًا الشیئَ: کو جمع کرنا۔ ـ الفرسَ: گھوڑے کو دوڑانا کہا جاتا ہے۔ اِنَّہُ لَکُلْتَۃ فُلَتَۃ کُفْتَۃ: وہ گھوڑا بہت اچھلنے کودنے والا ہے سوار نہیں ہونے دیتا۔ ـــ ہ فی الاناء: کو برتن میں انڈیلنا۔ ـــ بہ: کو پھینکنا۔ اِنْکَلَتَ ـ الماءُ: پانی ڈالا جانا۔ ـ الرجلُ: منقبض ہونا۔ اِکْتَلَتَ الماءَ: پانی پینا۔ الکُلْتَۃ: کھانے کا حصہ۔

۲۔ الکَلِیتُ والکِلِیتُ: لمبا پتھر جس سے بجو کے بھٹ کو بند کیا جائے۔

۳۔ کَلْتَبَ کَلْتَبَۃً فی اَمْرِہِ: معاملہ میں مداہنت برتنا۔ الکَلْتَبُ والکُلْتُبُ: معاملات میں مداہنت برتنے والا۔

کلث: کَلْثَمَ کَلْثَمَۃ لحمُ الوجہ: بلا ترش روئی کے چہرے کا گوشت سمٹنا۔ الکُلْثُوم: چہرے اور رخساروں پر زیادہ گوشت والا۔ جھنڈے کے سر پر ریشم کا ٹکڑا۔

کلج: الکَلَج: بہادری۔ الکُلُج: قوی مرد۔ (جمع)

کلح: کَلَحَ ـَ کُلُوحًا و کُلَاحًا وجہُہُ: تیوری چڑھا ہوا ہونا صفت کَالِحٌ، کہا جاتا ہے۔ کَلَحَ فِی وَجْہِ الصَّبِیِّ او المَجْنُونِ: بچے یا مجنون کو گھبراہٹ میں ڈالنا۔ کَلَّحَ وجہَہُ: کو ترش رو بنانا۔ کَالَحَ فلانًا: سے قوت میں مقابلہ کرنا، باہم سختی کرنا۔ ـــ القمرُ: چاند کا بادل میں چھپنا۔ اَکْلَحَ وجہَہُ: تیوری چڑھا ہوا ہونا۔ ـ وجہہ: تیوری چڑھانا۔ تَکَلَّحَ البرقُ: بجلی کا لگاتار چمکنا۔ ـ الوجہُ: تیوری چڑھا ہوا ہونا۔ ـ الرجلُ: مسکرانا۔ اِکْلَوَّحَ وجہُہُ: تیوری چڑھانے میں دانت نکالنا، کہا جاتا ہے۔ دَھْرٌ کُلَاحٌ: سخت اور تنگی کا زمانہ۔ کَلَاح: مبنی بر کسرہ: قحط زدہ سال۔ الکَلْحَۃ: منہ اور اس کا اردگرد۔ الکَالِحُ (فا) وہ شخص جس کے ہونٹ کھلے ہوئے ہوں، کہا جاتا ہے۔ دَھْرٌ اَوْ شِتَاءٌ کَالِحٌ: سخت زمانہ یا سخت تکلیف۔ الکَوْلَح: قبیح۔

کَلَخ ـَ کُلَاخًا و کُلُوخًا: تیوری چڑھانا، کڑے تیوروں سے دیکھنا، اداس نظر آنا۔ اِکْلَخ و تَکَلَّخ: بمعنی بالا کَلْخَۃ: منہ کے اردگرد کی جگہ، وضع قطع، چال ڈھال، چہرے کا اتار چڑھاؤ۔ کَالِخ: سنجیدہ، اداس، مرجھایا ہوا، سوکھا پھیکا، بے رنگ، ہلکا بھورا۔

کلد: ۱۔ کَلَدَ ـِ کَلْدًا و کَلَّدَ الشیئَ: کو تہ بتہ جمع کرنا۔ تَکَلَّدَ الرجلُ: موٹے گوشت والا ہونا، قوی ہونا۔ الکَلَد: واحد۔ کَلَدَۃ: سخت زمینیں۔

۲۔ الاِکْلِیدُ: چابی (جیسے اقلید) (یونانیہ)۔

کلر کالوری او حُرَیْرَۃ (ف): ایک گرام پانی گرم کرنے کے لئے حرارت کی ضروری مقدار ایک سنٹی گریڈ الکُلُوْرُ (ک): بسیط مادہ گلا گھونٹنے والی بو کی حامل ایک سبزی مائل زرد گیس یہ زہریلی گیس 1915ء کی جنگوں میں پہلی بار استعمال کی گئی۔ جراثیم کش مواد اور رنگ اور داغ دھبے دور کرنے والے محلولات بنانے میں شامل ہے۔ الکُلُوْرُوْ مِیسِیتِین: ٹائیفائڈ بخار کے علاج کے لئے استعمال ہونے والی دوا (یونانی ولاطینی)۔

کلز: کَلَزَ ـِ کَلْزًا و کَلَّزَ الشیئَ: کو جمع کرنا۔ اِکْلَنْزَ اِکْلِنْزَازًا البازی: باز کا سمٹ کر شکار پکڑنے کا ارادہ کرنا۔ ـ الرجلُ: سکڑنا۔ الکِلِزُّ: مضبوط پٹھے والا مرد۔

کلس: ۱۔ کَلَّسَ البیتَ: پر گچ سے استر کاری کرنا۔ ـــ الشیئ: کو گچ کی مانند بنانا۔ تَکَلَّسَ: چونا یا گچ ہونا، چونے یا گچ کی مانند ہونا۔ الکِلْس: چونا۔ الکَلَّاسُ: چونے والا یا چونا بیچنے والا۔ الکَلْسِیُوْمُ: کیلیم (Calcium)

۲۔ کَلَّسَ وتَکَلَّسَ من الماء: پانی سے سیراب ہونا۔

۳۔ کَلَّسَ عن قِرْنِہِ: بزدل ہونا اور مد مقابل سے بھاگنا۔ ـــ علیہ: پر حملہ کرنا۔ سیفٌ کَلَّاسٌ: کاٹنے والی تلوار۔ المُتَکَلِّسُ: تیز دوڑنے والا۔

۴۔ الکُلْسَۃُ: سیاہی مائل، بھورا رنگ۔ الکَلْسَۃُ ج کَلْسَاتٌ: جرابیں، اسے فَلْشِینٌ ج کَلَاشِین بھی کہا جاتا ہے (عامیہ لاتنیبہ)۔ الاَکْلَس: سیاہی مائل بھورے رنگ کا۔

الانکلیس: (ح) ایک مچھلی جو سانپ کی مانند ہوتی ہے اور اس کو حَنکَلِیْس بھی کہتے ہیں (یونانی لفظ) عربی میں اسے الجرّی کہتے ہیں)

۵۔ الکَلَاسِیْکِیَّۃ یا الادب الکَلَاسِیْکِیُ: لاتین اور یونان کے قدیم اور بڑے بڑے ادباء کے مقرر کردہ ادبی طریقوں کے مطابق مدرسی ادب کا دبستان۔

۶۔ کَلْسَمَ: ادائے حقوق میں کاہلی کی وجہ سے تاخیر کرنا۔ ـ الرجُلُ: تیز جانا۔ ـ الیہ: کا قصد کرنا۔

کلص: کَلْصَمَ الرجُلُ: بھاگنا۔ فرار ہونا۔

کَلَخ: شاہ بادیان کَلَخ: ایک چھتر دار پودے کلخ فارسی کا رس (گوند) جس کی بو بہت گندی ہوتی ہے اور اسے تشنج وغیرہ کا دورہ روکنے کے لئے استعمال کرتے ہیں، بلکہ اخراج بلغم اور پلستر کے لئے بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

الکَلْدان: کلدانی قوم کا (بابل کا) باشندہ۔ کَلْدانی: (اسم وصفت) نجومی، منجم، جوتشی۔

کَلَّسَ ہ: پر چونے سے استر کاری کرنا، سفیدی کرنا۔ ہ: کو جلا کر چونا بنانا، چونے کی تہہ جما کر پتھر بنا دینا۔ کِلْس: چونا۔ کِلْسِی: چونے کا۔ حجارۃ کلسیۃ: چونے کا پتھر۔ کَلَّاسَۃ: چونے کی بھٹی۔ مُکَلَّس: چونا بنایا ہوا۔ چونے کا پتھر بنایا ہوا۔ کَلْسَۃ جمع کَلْسَات: جراب موزہ، پاتابہ۔ کَلْسُون جمع کَلْسُونَات: تنگ مہری کا پائجامہ جو پتلون کے نیچے پہنا جاتا ہے۔

کَلْسِیطَۃ جمع کَلَاسِط: بمعنی کَلْسَۃ۔

کلع: ۱۔ کَلِعَ ـَ کَلَعًا الوسخُ علی رأسہ او فی رأسہ: سر پر میل کا خشک ہونا۔ کَلِعَ ـَ کَلَعَاتٌ قَدَمُہُ: قدم کا میلا ہونا اور پھٹنا۔ ـــ الوسخُ علیٰ رأسہ او فی رأسہ: کے سر پر میل کا خشک ہونا۔ ـــ رأسُہُ: سر کا میلا ہونا۔ ـ ت قوائمُ الدابّۃِ: چوپائے کی ٹانگوں میں سخت خارش ہونا۔ کَلِعَ کَلَعًا و کُلَاعًا البعیرُ: پھٹے ہوئے کھر والا ہونا۔ اَکْلَعَہُ الوسخُ: پر میل کچیل کا تہ بتہ جمنا۔ تَکَلَّعَ القومُ: جمع ہونا اور باہم قسم کھانا۔ الکَلَعُ: بوائی، پاؤں کی پھٹن اور میل۔ الکَلِع مونث کَلِعَۃ: بوائی والا، جس شخص یا چیز پر میل جم گیا ہو، کہا جاتا ہے۔ ھُوَ اَسْوَدُ کَلِعٌ: یعنی وہ میل سے کالا ہے۔ الکُلْعَۃُ: ایک مرض جو اونٹ کے پچھلے حصہ میں ہوتا ہے۔ الکَلْعَۃُ: بکریوں کے ریوڑ کا ایک حصہ، بہت سی بکریاں۔ الکَوْلَعُ: میل، کچیل۔

۲۔ الکَلِعُ ج کَلِعَۃ: مرد بد، فرومایہ۔ الکُلَاع: سختی شدائد میں صبر، مواقع جنگ

کلف: کَلِفَ ـَ کَلَفًا الوجہُ: چہرے کا چھائیوں والا ہونا، چہرے پر سیاہیاں پڑ جانا۔ صفت اَکْلَفُ مونث کَلْفَاءُ۔ اِکْلَافَّ اِکْلِنْفَافًا: جھائیں کے رنگ کا

ہونا۔ الكَلَفُ: سیاہی زردی مائل، چھائیں۔ الكُلْفَةُ: چھائیں کا رنگ۔ اَلْكَلْفَاءُ مونث اَكْلَفُ کی: تیز سرخ شراب جو سیاہی مائل ہو،۔ سرخ سیاہی مائل شراب کا مٹکا۔

٢۔ كَلِفَ ــَـ كَلَفًا به: کا عاشق زار ہونا۔ صفت كَلِفٌ۔ ــالامرَ: کو مشقت پر برانگیختہ کرنا۔ كَلَّفَ هٗ: کو دشوار کام کا حکم دینا۔ اَكْلَفَ هٗ بكذا: کو کا عاشق زار بنانا۔ تُكَلِّفَ الامرَ: دشوار کام برداشت کرنا۔ تکلف کرنا۔ الكَلِفُ: عاشق زار۔ الكَلَفُ: کسی چیز کی محبت اور دل کی مشغولیت اور مشقت۔ الكُلْفَةُ: مشقت، رنج، سختی، کسی مصیبت یا حق کے بارے میں جو رنج تمہیں لاحق ہو۔ الكَلَافَةُ: سخت محبت، اشتیاق۔ التَكْلِفَةُ ج تَكَالِيفُ: مشقت، شاعر کا کہنا ہے سَئِمْتُ تَكَالِيفَ الْحَيَاةِ: میں زندگی کی مشقتوں سے تنگ آ گیا ہوں۔ الكَلُوفُ: دشوار امر۔ المُكَلَّفُ والمُتَكَلِّفُ: لایعنی امور میں پڑنے والا۔

كلك: ١۔ الكَلَكُ ج كَلَكَاتٌ: عراق کے دریاؤں میں چلائی جانے والی کشتی جسے طوف بھی کہا جاتا ہے۔ (فارسیہ)۔

○ كَلِفَ ــَـ كَلَفًا: چہرے کا سرخ سانولے رنگ کا ہو جانا، چہرے پر چھائیاں پڑنا ــ ب: کو پسند کرنا۔ ب: کا پکا ارادہ کیے ہوئے ہونا، پر تلا ہوا ہونا، کا متمنی ہونا، خواہاں ہونا، آرزو مند ہونا ــ ب: سے بہت لگاؤ رکھنا، کا بہت شائق ہونا، کی محبت میں گرفتار ہو جانا۔ كَلَّفَ ه /ب: کو کچھ تفویض کرنا، کے سپرد کوئی کام کرنا ــ ه ه: کو کچھ مہنگا پڑنا، پر خرچ کرنا۔ كَلَّفَ خاطِرَهٗ: زحمت اٹھانا۔ كَلَّفَهٗ شَطَطًا: سے بہت کی توقع کرنا یا مطالبہ کرنا۔ كَلَّفَ نفسَهٗ عَنَاءَ (مؤونةَ یا مَشَقَّةَ): کی زحمت اٹھانا، ناک میں دم آنا۔ كَلَّفَهٗ ثَمَنًا باهظا: کو بھاری قیمت ادا کرنا۔ مَهْمَا كَلَّفَهُ الامرُ: ہر قیمت پر، کچھ بھی کیوں نہ ہو۔ تَكَلَّفَ ه /ب: پر کا بوجھ پڑنا ــ ه: کوئی کام، خرچہ اٹھانا ــ ه: (اخراجات) برداشت کرنا پڑنا، (خرچ) ادا کرنا، چکانا، (کوئی کام) سنبھالنا ــ ه: کو بے دلی سے کرنا، کو بناوٹی انداز سے کرنا، میں تصنع کرنا، خود کو کچھ کرنے پر مجبور کرنا، کو مشکل سے کرنا مثلاً تَكَلَّفَ الضُحكَه: زبردستی ہنسنا ــ: تصنع کرنا، غیر فطری ہونا، تصنع سے بھرا ہونا، سرد مہرانہ ہونا، پر تکلف ہونا، رسمی ہونا، ظاہری ہونا تکلفات کا بہت پابند ہونا، تکلفات برتنا یا تکلفات سے کام لینا ــ ه علی: کوئی رقم کے لئے خرچ کرنا ــ علی ه: کو اتنا مہنگا پڑنا۔ كَلَف واحد كَلَفَة: چھائیاں۔ كَلَفُ الشمس: سورج کے داغ۔ كَلِفٌ ب: کا بہت عاشق، سے بہت لگاؤ رکھنے والا، کا بہت شائق۔ كُلْفَة جمع كُلَف: بے کلی، بے چینی، بے آرامی، تکلیف، تکلیف دہ (شخص، کام یا چیز)، تکلف، اداب، پر تکلفی، سرد مہرانہ رویہ، تصنع، بناوٹ، راہ و رسم کی پابندی، انداز، اخراجات، مصارف، لوازمات (بٹن، بکسوئے، ڈوریاں، فیتے، تسمے وغیرہ)۔ الكَلَفُ الشَمْسية: سورج کے داغ۔ كَلَّاف: سائیس۔ كَلَّافي: گدھوں کو کرائے پر دینے والا۔ اَكْلَف مونث كَلْفَاء جمع كُلْف: بھورا سرخ، چھائیاں پڑا ہوا، داغ دار۔ تكليف جمع تكاليف: بوجھ ڈالنا، دق کرنا، جان کھانا، پریشان کرنا، تکلیف دینا، آرام میں خلل ڈالنا، سپرد کرنا، اختیار دینا، سونپنا، ذمہ داری عائد کرنا، مطالبہ کرنا، جواز، اختیار، اجازت، اللہ تعالیٰ کا حکم، بار، بوجھ، ناراضی، زحمت، وبال جان، ہنگامہ، دردسری، جھنجھٹ، طور طریقہ، خوش اخلاق کا تکلف، اخراجات، مصارف، ٹیکس، محصولات، محاصل، ٹیکس کا بوجھ، قانونی گنجائش۔ بلا تكليف: بے تکلفانہ، بے تکلفانہ طور پر۔ كَشف التكليف: کھیوٹ، خسرہ (پٹواری کا کھاتہ)۔ تكاليف المعيشة: مصارف زندگی۔ تَكَلُّف: دباؤ، مجبوری، پابندی، راہ و رسم کی پابندی، تصنع، بناوٹ، مکاری، منافقت۔ مُكَلَّفٌ ب: کا اختیار دیا ہوا، کی اجازت دیا ہوا، کا مجاز، کا مختار جسے کچھ تفویض کیا گیا ہو، کا پابند، کا مستوجب، کے لئے ذمہ دار، پر مجبور ــ: ٹیکس کی زد میں آنے والا، ٹیکس ادا کرنے والا، دینی اصولوں پر عمل پیرا ہونے کا پابند، قانونی طور پر لائق، صحیح الدماغ۔ مُكَلَّف بالشؤون: مدار المہام، ناظم الامور۔ مُتَكَلِّف: رسمی، پر تکلف، پابند رسوم، زبردستی کا، ظاہری، بناوٹی، مصنوعی۔ ضحكة متكلفة: زبردستی کی ہنسی۔

○ كَلَك جمع كَلَكات: ہوا بھری مشکوں کا بیڑا۔

○ كَلْكَتّا: کلکتہ (ہندوستان کے ایک شہر کا نام)

○ كَلَاكِيع العظام: ہڈی کے ٹوٹے ہوئے ٹکڑے یا حصے۔

٢۔ الكَلْكَلُ ج كَلَاكِلُ (ع ا): سینہ یا ہنسلی کی ہڈیوں کے درمیان کا حصہ ــ من الفرس: بیٹھنے کی حالت میں گھوڑے کے سینہ کا جتنا حصہ زمین پر لگے۔ الكلاكل: جماعتیں۔ الكُلْكُلُ مونث كُلْكُلَةٌ، والكُلَاكِلُ مونث كُلَاكِلَةٌ: گٹھے بدن کا پستہ قد مرد۔ الكَلْكَالُ (ع ا): سینہ۔

○ كَلْكَلَ و تَكَلْكَلَ: کھال کا کھردرا ہونا، جلد کا سخت ہونا۔ تحتَ كَلْكَلِه و تحتَ كَلَاكِلِه: کے مار ڈالنے والے بوجھ کے نیچے۔ نَاءَ بكلكله: کو سختی سے کچلنا، کے دل پر بھاری بوجھ ہونا۔ كَلْكَلة: جلد کی سختی یا موٹاپا۔ مُكَلْكَل: کھردری کھال، سخت (جلد)۔

كلم: ١۔ كَلَمَ ــِـ كَلْمًا هٗ: کو زخمی کرنا کہا جاتا ہے۔ هٰذا مِمَّا يَكْلِمُ الْعِرْضَ والعينَ: یہ ان چیزوں میں سے ہے جو آنکھ اور آبرو کو زخم لگائے۔ كَلَّمَ تَكْلِيمًا هٗ: کو زخمی کرنا۔ الكَلْمُ (مص): جمع كُلُوم و كِلَام: زخم۔ الكَلِيم جمع كَلْمَى: زخمی مجروح۔

٢۔ كَلَّمَ تَكْلِيمًا و كِلَّامًا هٗ: سے بات چیت کرنا۔ كَالَمَ مُكَالَمَةً هٗ: سے گفتگو کرنا۔ تَكَالَمَ الرجُلان: جدائی کے بعد باہم گفتگو کرنا کہا جاتا ہے۔ كَأَنَا مُتَصَارِمَيْنِ فاصبحا يَتَكَالَمَان: دونوں ایک دوسرے کو چھوڑے ہوئے تھے۔ گفتگو کرنے لگے۔ تَكَلَّمَ تَكَلُّمًا و تِكِلَّامًا الرجُلُ كلمةً وبكلمةٍ: بات کہنا۔ الكِلْمَةُ ج كِلَمٌ و الكَلِمَةُ ج كَلِمَاتٌ: لفظ، مفرد یا مرکب جو انسان بولے۔ الكَلِمَةُ ج كَلِمٌ و كَلِمَاتٌ: کلمہ ــ كَلِمَة التَقْوىٰ: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

اَلْعَشْرُ الْكَلِمَاتُ: اللہ تعالیٰ کے دس احکام جو بنی اسرائیل پر نازل ہوئے تھے۔ الكَلِمَةُ اور كَلِمَةُ اللّٰهِ: سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کا لقب، کلمہ کا اطلاق خطبہ اور قصیدہ پر بھی ہوتا ہے۔ الكَلَامُ: قول، گفتگو۔ عِلْمُ الكَلَامِ: یہ ان مدون علوم شرعیہ میں سے ہے جس میں اللہ تعالیٰ، اس کی صفات اور قانون اسلام میں مبدأ و معاد میں ممکنات کے احوال کے متعلق بحث کی جاتی ہے۔ الكَلْمَانِيُّ و الكِلْمَانِيُّ و الكِلِمَّانِيُّ و الكِلِمَّانِيُّ: ان سب میں تاء لگانے سے مونث کا صیغہ ہو جائیگا: فصیح اور عمدہ گفتگو کرنے والا، بہت بولنے والا۔

رَجُلٌ تِكْلَامٌ و تِكِلَّامٌ و تِكْلَامَةٌ و تِكِلَّامَةٌ: عمدہ اور فصیح گفتگو کرنے والا۔ الكَلِيمُ ج كُلَمَاءُ: تمہارا ہم کلام۔ كَلِيمُ اللّٰهِ: حضرت موسیٰ علیہ السلام کا لقب۔ رَجُلٌ كِلِّيمٌ: بہت بولنے والا۔ المُتَكَلِّمُ (فا): علم الکلام کا ماہر۔ المُتَكَلَّمُ: گفتگو کی جگہ، آپ کہیں گے، مَا اَجِدُ مُتَكَلَّمًا: یعنی میں گفتگو کی جگہ نہیں پاتا ہوں۔

٣۔ الكُلَامُ: سخت زمین۔

○ كَالَمَ ه: سے مخاطب ہونا، سے بات چیت کرنا، گفتگو کرنا۔ تَكَالَمَ ه: سے بات چیت کرنا، گفتگو کرنا، سے باتیں کرنا۔ تَكَلَّمَ مع عن / علی: کے ساتھ کے

متعلق بات چیت کرنا ــــ ہ/ب: کچھ کہنا، بولنا۔

کَلم جمع کُلُوم و کِلام: زخم، چرکا، خراش، گھاؤ۔

کَلِمَة جمع کلمات: لفظ، تکلم، تقریر، خطاب، اظہار، قول، رائے، گفتگو، مقولہ، کہاوت، دانشمندوں کا قول، مختصر اعلان، چند تعارفی یا ابتدائی کلمات، مختصر رسالہ (جو کسی خاص موضوع پر لکھا جائے) اہمیت، وزن، اثر، سند، غلبہ، طاقتور حیثیت۔کلمةً فکلمةً: لفظ بلفظ، لفظی، لغوی معنی میں، حقیقی معنی میں ۔بکلمة اُخرٰی: دوسرے لفظوں میں ۔اَلقَی کلمةً: تقریر کرنا، خطاب کرنا ۔لِی کلمةٌ معك: مجھے آپ سے بات کرنی ہے ۔جمعوا کلمتهم علی: انہوں نے اتفاق رائے سے فیصلہ کیا کہ۔ وہ پر متفق تھے۔

اجتمعت کلمتهم: انہوں نے مل کر کام کیا، وہ متحد ہو گئے ۔اجتمعت کلمتهم علی: وہ متفق تھے کہ

جمعُ الکلمة یا توحید الکلمة: اتحاد، کامل اتفاق رائے ۔اتحادُ الکلمة: ہم آہنگی، اتفاق، اتحاد ۔تقسیمُ الکلمة: نا اتفاقی، ان بن، نزاع، اختلاف رائے، پھوٹ، ناچاقی ۔اَعلَی کلمتَهُ: کا وقار بلند کرنا ۔عُلُو الکلمة و الکلمةُ العُلیا: برتری، تفوق ۔قالَ کلمتَه: اس نے جو کچھ کہنا تھا کہہ دیا، اس نے اپنی بات کہہ دی ۔کلمةُ اللّٰه: خدا کا ارشاد، الہامی کتابیں ۔کلمةُ المرور: شناختی لفظ، پہرے کا لفظ، (کسی پارٹی کا) نعرہ، قیدی کا نہ بھاگنے کا قول ۔الکلماتُ العَشر: شریعت موسوی میں دس خدائی احکام۔ احکام عشرہ ۔کلمة تمهیدیه: تمہید، دیباچہ ۔کلمةُ السِرّ و کَلِمُ السّر: قیدی کا نہ بھاگنے کا قول، پہرے کا لفظ، توثیقی دستخط ۔کلام: کہنا، بولنا، گفتگو، تقریر، زبان، انداز اظہار، اسلوب بیان، بات، بات چیت، بحث، مباحثہ، مناقشہ، قیل و قال، لفظ، الفاظ، قول، مقولہ، بیان، اظہار خیال، ضرب المثل، کہاوت، بولی، محاورہ، جملہ، فقرہ، بالکلام: زبانی ۔فتحَ فمه بالکلام: کچھ کہنے کے لئے منہ کھولنا، کچھ کہنے کے لئے تیار ہونا ۔کلامٌ فارغٌ: طفلانہ گفتگو، بیہودہ گفتگو، بے معنی بات ۔طریقة الکلام: بولنے کا انداز، بندش الفاظ ۔علمُ الکلام: علم کلام۔

کثیر الکلام: باتونی، بکواسی، بکڑ بکڑیا ۔لغة الکلام: عام بول چال کی زبان، عامیہ بول چال، غیر ادبی زبان روزمرہ کی بول چال ۔مُشادة کلامیة: لفظوں کی جنگ، بحث، لڑائی ۔کلامی: لفظوں یا بولی کا یا ان کے متعلق، زبانی، تعلیمی، مدرسی، دینیاتی ۔کلیم جمع کَلمی: زخمی ۔جمع کُلَماء: شخص مخاطب بولنے والا، ترجمان، نمائندہ، (کسی کی طرف سے) بولنے والا۔

کَلْمانی و کِلْمانی و کِلِّمانی: فصیح، خوش اسلوب، یا زبان میں روانی والا رداء سے بولنے والا۔

تَکَلُّم: بولنا، کہنا بات گفتگو، بات چیت۔ تقریر،

مُتَکَلِّم: بولنے والا، ترجمان، متکلم، عالم دین، ماہر دینیات، مسلم متکلم، علم کلام سے متعلق۔

کلی: ۱-کَلَی یَکْلِی کَلْیًا الرجلَ: کے گردے پر لگنا اور اسے تکلیف دینا صفت مفعول مَکْلِیٌّ ۔کَلِیَ ـــ کَلًی: کے گردے پر لگنا اور تکلیف دہ ہونا ۔کُلِیَ: درد گردہ میں مبتلا ہونا ۔اِکْتَلَی: کے گردے پر لگنا۔ ہٗ: کے گردے پر مارنا ۔الکُلْوَةُ ج کُلًی و کُلْوَاتٌ (ع ا): گردہ ۔الکُلْیَةُ ج کُلًی و کُلْیَاتٌ (ع ا): اس کا تثنیہ ۔کُلْیَتَیْنِ: گردہ ۔من القوس: کمان کے قبضہ سے تین بالشت ـــ من السحاب: بادل کا نیچے کا حصہ ۔الکُلَی من الطیر: پرندہ کے بازو کے چار پر ۔کُلَی الوَادِیْ: وادی کے اطراف و جوانب، کہا جاتا ہے غَنَمٌ حَمْراءُ الکُلَی: دبلی پتلی بکریاں، اور کہا جاتا ہے لقیتهٔ بشحم کلاہ: میں نے اس سے آغاز جوانی اور ایام نشاط میں ملاقات کی ۔الکَلِیُّ: درد گردہ والا۔

۲-کَلَّی تَکْلِیَةً: چھپنے کی جگہ میں آنا۔

۳-کَلْوَلَی اِکْلِیلاءً: شکست کھانا۔

۴-کِلَا و کِلْتَا: یہ دونوں اسم لفظاً مفرد اور معنیً مثنیٰ ہیں اور کلا سے مذکر کی اور کلتا سے مونث کی تاکید ہوتی ہے۔ اور ہمیشہ ایسے کلمہ کی طرف اضافت ہوتی ہے، جو معرفہ اور تثنیہ پر دلالت کرتا ہو اور جب اسم ظاہر کی طرف اضافت ہوتی ہے تو الف اپنی حالت پر باقی رہتا ہے اور اعراب تقدیری ہوتا ہے۔ جیسے اَتَتْ کِلَا الرَّجُلَیْنِ و کِلْتَا المَرْأَتَیْنِ: اور جب ضمیر کی طرف اضافت ہو تو مثنی جیسا اعراب ہوتا ہے جیسے: جاءَ الرَّجُلان کِلَاهُمَا و رأیْتُ الرَّجُلَیْنِ کِلَیْهِمَا وَالمَرْأتَیْنِ کِلْتَیْهِمَا: اور جب ضمیر ان کی طرف راجع ہو تو لفظ کی رعایت جائز ہے جیسے ۔کِلْتَا الْجَنَّتَیْنِ آتَتْ اُکُلَهَا: اور زَیْدٌ و عَمْرٌو و کِلَاهُمَا قائمٌ اور یہی افصح ہے اور رعایت معنی جائز ہے جیسے کلاهما قَامَا و زیدٌ و عَمْرٌو کِلَاهُما قائمان: اور یہ کم ہے اور کِلَا هُمَا مُحِبٌّ لِصَاحِبِهِ: جیسی ترکیب میں رعایت لفظ متعین ہے اس لئے کہ معنی ۔کُلٌّ مِنْهُمَا کے ہیں۔

۵-کلیرُس: واحد کَلِیرِ یکیّ ج اِکْلیرِ یکیُوْن: گرجا کے خادم جیسے شمامسة و قسوس و اساقفه (یونانی)

○ کُلْیَة و کُلْوَة جمع کُلًی و کلاوی: گردہ ۔کُلْوِی: گردوں کا یا گردوں سے متعلق ۔التهاب کُلْوِی: ورم گردہ ۔مَغْص کُلْوِی: درد گردہ۔

○ کِلِیم جمع کُلُمة: گلیم، قالین، کمبل۔

کم: ۱-کَمَّ ـــ کَمًّا الشیئَ: کو چھپانا، پوشیدہ کرنا۔ ـــ البعیرَ: اونٹ کے منہ پر تھوتھنی چڑھانا ـــ الناسُ: لوگوں کا اکٹھا ہونا ۔کُمَّ کَمًّا و کُمُوْمًا ت النخلةُ: کھجور کے درخت میں شگوفہ آنا صفت مَکْمُوْمٌ ۔کَمَّمَ و اَکَمَّ القمیصَ: کرتے میں آستین لگانا۔ ـــ ت النخلةُ: کھجور کے درخت میں شگوفہ آنا۔

تَکَمَّمَ بثیابه: کپڑے اوڑھنا ـــ ہٗ: کو بند کرنا۔ لپیٹنا ۔تُکُمِّمَ القومُ: مدہوش ہونا، ڈھانکا جانا۔

الکُمُّ ج اَکْمَامٌ و کِمَمَةٌ: آستین ۔الکِمُّ ج اَکِمَّةٌ و اَکْمَامٌ و کِمَامٌ و اَکَامِیمُ: غلاف شگوفہ اس سے ہے ۔اَکْمَامُ الزَّرْعِ: کھیتی کا غلاف ۔الکِمَّةُ الخَیلِ: واحد کِمَام: توبڑہ ۔الکُمَّةُ: گول ٹوپی، ڈھکنا ۔الکِمَامُ: تھوتھنی جس سے جانور کے منہ کو باندھ دیا جائے تا کہ وہ کھا اور کاٹ نہ سکے۔

الکِمَامَةُ: توبڑہ، پھول کا غلاف، کھجور کے شگوفہ کا غلاف ۔المِکَمَّةُ: تھوتھنی ۔المَکْمُوْمُ (مفع) من النخلِ: کھجور کا وہ درخت جس میں غلاف شگوفہ نکل آئے۔

۲-کَمْ: کَمْ: کی دو قسمیں ہیں۔ (پہلی) استفہامیہ: یہ (کتنی تعداد) کے معنی دیتا ہے جیسے کَمْ دِرْهَمًا لَكَ: یعنی تمہارے کتنے درہم ہیں، کم استفہامیہ کا ممیز منصوب ہوتا ہے یہ کسی حال میں مجرور نہیں ہوتا۔

(دوسری) کم خبریه: یہ کثرت کا معنی دیتا ہے جیسے کَمْ عَبْدٍ اَوْ کَمْ عَبِیْدٍ مَلَکْتُ: میں بہت سے غلاموں کا مالک ہوں کم خبریه کا ممیز من کی تقدیر کے ساتھ ہمیشہ مجرور ہوتا ہے جب اسے کَمْ سے جدا کر دیا جائے تو پھر یہ منصوب استعمال ہوتا ہے جیسے کَمْ لِیْ عَبْدًا ۔الکَمُّ و الکَمِّیَّةُ: مقدار۔ الکَمِّیُّ مونث کَمِّیَّةٌ: کَمْ کی طرف منسوب۔

۳-کَمْکَمَ کَمْکَمَةً الشیئَ: کو چھپانا ۔تَکَمْکَمَ: گول ٹوپی پہننا ـــ فی ثیابه: کپڑوں میں اپنے آپ کو ڈھانپنا ۔الکُمْکُمُ مونث کُمْکُمَةٌ: پستہ قد، گٹھے جسم والا۔

○ کَمْ: کم ولدًا لك: تمہارے کتنے بیٹے ہیں ۔کَمْ مَرَّةً یا کَمْ مِنْ مَرَّةٍ: کتنی دفعہ، کتنی بار ۔کَمْ بالحَرِیّ؟: کس قدر اولیٰ ۔کَمْ: کتنے میں ۔نَظَرِیَّةُ

الکَمّ: نظریہ مقادیر معینہ، مقداری نظریہ۔ کَمِّیّ: کمیتی، کمیت کا۔ کَمِّیَّۃ جمع کَمِّیَّات: مقدار، کمیت، تعداد، شمار، گنتی۔

○ کَمَّ ـُ کَمًّا ہ: جانور پر چھینکا چڑھانا۔ کم فمہٗ: کا منہ بند کرنا، کو خاموش کرنا۔ کَمَّمَ ہ: کی آواز کپڑا منہ ڈھ کر دبا دینا، کی زبان بندی کرنا۔ — ہ: بندوق وغیرہ کا منہ کیل ٹھونک کر بند کرنا۔ کِمّ جمع اکمام و اکِمَّۃ و کِمام و اکامیم: پھول کا کٹورا مسند گل۔ کِمامۃ جمع کِمامات و کمائم: چھینکا، منہ بند کرنے کا کپڑا، نقاب گیس ماسک (گیس نقاب) پھول کا کٹورا، مسند گل۔

کمأ: ا۔ کَمِأَ ـَ کَمْأً ہٗ: کو سانپ کی چھتری کھلانا۔ کَمِئَ ـَ کَمَأً: پوشیدہ ہونا۔ — عن الاخبار: سے ناواقف ہونا، بے خبر ہونا۔ — ت یدُہٗ من البرد او العمل: ہاتھ کا سردی یا کام سے پھٹنا۔ اَکْمَأَ اِکْمَاءً المکانُ: جگہ کا بہت سانپ کی چھتری والا ہونا۔ — الرجلَ: کو سانپ کی چھتری کھلانا۔ تکمّأت علیہ الارضُ: کو زمین کا پوشیدہ کرنا، کہا جاتا ہے۔ خرج الناسُ یتکمّؤون: یعنی لوگ سانپ کی چھتری چننے کے لئے نکلے۔ الکَمْءُ (مص) ج اَکْمُؤ و کَمْأَۃ (ن): سانپ کی چھتری، اس کو شحم الارض بھی کہتے ہیں۔ الکَمّاءُ: سانپ کی چھتری بیچنے والا۔ سانپ کی چھتری بیچنے کے لئے چننے والا۔ المَکْمَأَۃ و المَکْمُؤۃ: سانپ کی چھتری کی جگہ۔

۲۔ اَکْمَأَ اِکْمَاءً تِ السنُّ فلانًا: کو عمر کا بوڑھا کر دینا۔

۳۔ تَکَمَّأَ ہٗ: کو ناپسند کرنا۔

کمب: الکَمْبیالۃ (ت): ہنڈی، ڈرافٹ الکَمْبیُو (ت): ادلا بدلی، مبادلہ، مبادلہ زر، شرح مبادلہ۔

○ کَمْء، جمع اَکْمُؤ: ایک کھمبی جس کی جڑیں کھانے میں ملائی جاتی ہیں۔ کلاہ باران، ککرمتا، کھمبی، سانپ کی چھتری۔ کَمأۃ (جمع) کھمبیاں۔

○ کَمان: وائلن۔ ولایتی سارنگی، چوتارہ، کَمانجی: سارنگی نواز

○ کَمْب: کیمپ۔ کَمْبَرِیت: بہین سفید سوتی کپڑا یا رومال۔

کمت: ا۔ کَمُتَ ـُ کُمْتًا و کَمَاتَۃً و کُمْتَۃً الفرسُ: گھوڑے کا کُمیت ہونا۔ کَمَّتَ الثوبَ: کپڑے کو سیاہی مائل سرخ رنگنا۔ کُمِّتَ تکمیتًا الخمرُ والفرسُ وغیرُھما: شراب اور گھوڑے وغیرہ کو کُمیت بنایا جانا۔ اَکْمَتَ و اِکْمَتَّ و اِکْمَاتَّ الفرسُ: گھوڑے کا کمیت ہونا۔

الکُمْتَۃ: کمیت رنگ۔ الکُمَیْتُ من الخیل ج کُمْتٌ (مذکر و مونث کے لئے) سرخ سیاہ رنگ والا گھوڑا اور یہ خلاف قیاس اَکْمَت کی تصغیر ہے۔ ایک شراب کا نام کیونکہ اس میں سیاہ اور سرخ رنگ پایا جاتا ہے کہا جاتا ہے۔ خَیْلٌ کُمْتٌ: کمیت گھوڑے۔

۲۔ کَمَتَ ـُ کَمْتًا الغیظَ: غصہ کو دبانا۔

۳۔ الکُمَیْتَۃ: جڑ، اصل، کہا جاتا ہے۔ اَخَذَہٗ بِکُمَیْتَتِہٖ یعنی اس نے اس کو مع جڑ کے لے لیا۔

۴۔ کَمْتَرَ: چھوٹے چھوٹے قدم سے چلنا۔ — القربۃ: مشک کو بندھن سے باندھنا۔ — السقاء: مشک کو بھرنا۔ — القصیر: پستہ قد کا دوڑنا۔ الکُمْتُرُ و الکُمَاتِرُ: موٹا، پستہ قد، سخت مضبوط۔

○ کُمَیْت: سرخی مائل بھورا، بادامی قرمزی (رنگ)۔ (مذکر و مونث)

کمث: کَمْثَرَ الشیئَ: جمع ہونا اور بعض کا بعض میں داخل ہونا۔ الکُمَاثِرُ: پستہ قد الکُمَّثرٰی واحد کُمَّثْرَاۃ (ن) ناشپاتی۔

کمج: الکَمَجُ (ع ا) بُنِ ران۔ الکُماجُ واحد کُمَاجَۃٌ: عام روٹی کی نسبت زیادہ موٹی گول۔

کمح: کَمَحَ ـَ کَمْحًا الدابّۃَ: چوپایہ کو کھینچ کر ٹھہرانا۔ اَکْمَحَ الدابّۃَ: چوپایہ کو کھینچ کر ٹھہرانا۔ — الکرمُ: پتے نکالنے کے قریب ہونا اور خوشہ انگور نکلنے کی جگہ ظاہر ہونا۔ اُکْمِحَ الرجلُ: متکبر ہونا۔

کمخ: ا۔ کَمَخَ ـَ کَمْخًا بانفہ: تکبر کرنا۔ — الفرسَ باللجام: گھوڑے کو لگام کھینچ کر ٹھہرانا۔ اَکْمَخَ الکرمُ: پتے نکالنے کے وقت خوشہ انگور نکلنے کی جگہ کا ظاہر ہونا۔ الکُمّاخ: تکبر، بڑا بننا۔

۲۔ الکامَخ ج کَوامِخ: سالن، بعض نے اسے سرکہ کی چٹنی کے ساتھ خاص کیا ہے۔ (فارسیہ)۔ الکُمْخَۃ: برتن وغیرہ پر جمی ہوئی میل (عامیہ فارسیہ یا ترکیہ)۔

کمد: ا۔ کَمَدَ ـُ کَمْدًا و کُمُوْدًا القصّارُ الثوبَ: دھوبی کا کپڑے کو کوٹنا اور اسم الکِمادُ ہے۔ کَمِدَ ـَ کَمَدًا: بدلے ہوئے رنگ والا ہونا۔ — الرجلُ: غم سے بیمار دل والا ہونا صفت کامِدٌ و کَمِدٌ و کَمِیْدٌ۔ — الثوبُ: پرانا ہونے کی وجہ سے بدلے ہوئے رنگ والا ہونا۔ اَکْمَدَ الھمُّ فلانًا: غمگین کرنا، اداس کرنا دل کو بیمار کرنا۔ الکَمْدُ و الکَمَدُ و الکُمْدَۃُ: بدلا ہوا ہلکا، پھیکا، سیاہ یا صوفیانہ رنگ، افسردگی، دھندلا پن، سیاہ فامی، غم، سخت پریشانی۔ اَکْمَدُ اللون: بدلے ہوئے رنگ والا۔

۲۔ کَمَّدَ و اَکْمَدَ العضوَ: عضو کو ٹکور کرنا صفت مفعولی مَکْمُوْدٌ۔ الکِمادُ: ٹکور کرنا، سینکنا — و الکِمادۃُ: ٹکور کرنے کی پٹی

○ کَمْخا: ریشمی کپڑا، بیل، بوٹے دار کپڑا۔

○ کَمِدَ ـَ کَمَدًا: غمگین ہونا، رنجیدہ، مغموم، بیمار دل والا ہونا۔ (رنگ کا) دود آلود، سیاہ، پھیکا، ہلکا یا صوفیانہ ہونا، رنگ بدل جانا، یا خراب ہو جانا۔ اِسْتَکْمَدَ: رنگ کا دود آلود، سیاہ، پھیکا، ہلکا یا صوفیانہ ہو جانا۔ کَمِد و کَمِید: غمگین، پریشان، دل کی بیماری میں مبتلا تاریک۔ اَکْمَد: سیاہ رنگ کا، کالا، سیاہ فام۔ تَکْمِید: سینک، ٹکور۔ مُکَمَّد و مُکَمَّدَۃ جمع مُکَمَّدات: ٹکور کرنے کی پٹی۔

کمر: ا۔ الکَمَرُ (ب): ہر وہ عمارت جس میں محراب یعنی ڈاٹ ہو جیسے پل وغیرہ (فارسیہ)

۲۔ کَمَرَ ـُ ہٗ بالغطاء: کو چھپالینا، ڈھانپ لینا تا کہ کچھ نظر نہ آئے (عامیہ) الکَمَرُ: بالوں کا حصہ (فارسیہ)

۳۔ الکُمْرُکُ او الجُمْرُکُ (ت) کسٹم، کسٹم کلیرنس آفس، کہتے ہیں۔ کُمْرُکُ البِضاعَۃِ وَبِضاعَۃٌ مُکَمْرَکَۃٌ: کسٹم کا سامان۔ (فارسیہ اس کی عربی مُکُس ہے)۔

کمز: کَمَزَ ـِ کَمْزًا العجینَ ونحوَہٗ: گندھے ہوئے آٹے کو ہاتھوں سے گول بنانا۔ الکُمْزَۃُ ج کُمَز: کھجور وغیرہ کا گچھا، ریت یا مٹی کا ٹیلہ۔

کمس: ا۔ کَمَسَ ـُ کُمُوْسًا: تیوری چڑھانا۔ الاَکْمَسُ: جو دیکھ نہ سکتا ہو۔

۲۔ الکِیْمُوْسُ (ک): معدی ترشہ (یونانیہ)

○ کَمَر جمع اَکْمار: بیلٹ کَمَر جمع کَمَرات: شہتیر، کڑی، کرین کا بازو جو چیزیں اٹھانے کے کام آتا ہے۔ کمرۃ حمّالۃ اور کمرۃ تحمیل قضبان الونش: (چلتی کرین کا) پل، شہتیر، مَکْمُور: قیمہ اور سبزیوں سے تیار کیا ہوا کھانا۔

○ کُمْرُکی: کسٹم کا یا کسٹم سے متعلق، تامینی محصول کا یا تامینی محصول سے متعلق۔ (تامینی محصول ایسی درآمدات پر لگایا جاتا ہے جن سے ملک کی صنعت کی حفاظت مقصود ہو)۔

○ کُمْساری، جمع کمساریۃ: بسوں وغیرہ کا کنڈکٹر۔

کمش: ا۔ کَمَشَ ـُ کَمْشًا الناقۃَ: اونٹنی کے تھن باندھنا تا کہ اس کا بچہ دودھ نہ پی سکے، عوامی زبان میں اسے کَمْشَہ کہتے ہیں۔ کَمَشَ مِنَ الشیئِ کَمْشَۃً اتنی چیز لینا جو ہاتھ میں آ جائے۔ کَمُشَ ـُ کَمَاشَۃً تِ المرأۃ: عورت کا چھوٹے پستان والی ہونا۔ اَکْمَشَ بالناقۃ: اونٹنی کے پورے تھن کو باندھ دینا۔ تَکَمَّشَ

الجلد ونحوه: سکڑنا۔ انکمش الثوب بعدالغسل: کپڑے کا دھلنے کے بعد سکڑنا، سمٹنا۔ ـــ علی نفسه: سکڑنا، منفرد ہونا۔ الکمش والکموش والکمشة والکمیشة من الاناث: چھوٹے تھن یا پستان والی۔ الکماشة لوہار کا اوزار جسے ان کی زبان میں سنّی (سنسی) کہا جاتا ہے۔ الاکمش ج کمش: چھوٹے قدم والا۔

۲۔ کمش ـُ کمشا الزاد: توشہ ختم ہونا۔ ـــ فلانا بالسیف: تلوار سے کسی کے اعضاء کو کاٹنا۔ الاکمش مونث کمشاء ج کمش: جو نہ دیکھ سکتا ہو۔

۳۔ کمش ـَ کمشا: پھرتیلا اور پکے ارادے والا۔ کمش ـُ کماشة: دلیر ہونا۔ ـ و اکمش فی السیر و نحوه: تیز چلنا۔ کمّش الحادی: حدی پڑھنے والے کا کوشش سے ہانکنا۔ ـ فلانا: سے جلدی کرانا۔ ـ ذیله: کا دامن سمیٹنا۔ تکمّش و انکمش الرجل: دوڑنا۔ الکمش والکمش والکمیش من الرجال: پھرتیلا، پکے ارادے والا، عربوں کی مثال ہے، کمیش الازار: ازار سمیٹنے والا یعنی پھرتیلا۔

○ کمّش ـ کمشا ہ کو مضبوطی سے پکڑنا، پکڑنا، گرفت میں لینا۔ تکمّش جھریوں دار ہو جانا، شکن پڑنا، سکڑنا، سمٹنا، سکڑتے رہنا، دبک کر پیچھے ہٹنا۔ انکمش: جھریوں دار ہونا، شکن پڑنا، سکڑنا، سمٹنا، کسنا، مقید ہونا، محدود ہونا، دبک کر پیچھے ہٹنا، اپنے آپ میں منہمک یا مشغول ہو جانا۔ و علی نفسه: اپنے خیالات مجتمع کرنا، اپنی طاقت مجتمع کرنا۔ کمشة: مٹھی بھر، کمش و کمیش: ماہر، کاریگر، تجربہ کار، چالاک، ہوشیار، کمیش الازار: بمعنی بالا (نیز) سرگرم، چست، پھرتیلا، محنتی، مستعدی سے کام کرنے والا، کارکن، لائق، قابل، انکماش: مشغولیت، دھن، انہماک، استغراق، محویت، اپنے آپ میں مشغولیت، منکمش: سکڑا ہوا، اینٹھا ہوا، رگ چڑھا، مضبوطی سے پکڑا ہوا، اکڑا ہوا، منہمک، مشغول، کم آمیز، اپنے آپ میں مگن۔

کمع: ۱۔ کمع ـَ کمعا فی الاناء: برتن میں منہ لگا کر پینا۔ ـــ فی الماء: پانی میں اترنا۔ اکتمع الاناء: برتن میں منہ لگا کر پینا۔

۲۔ کمع ـَ کمعا قوائم الدابة: چوپایہ کی ٹانگیں کاٹنا۔ ـــت الدابة: آہستہ چلنا۔ الکمع: ران کی گرہ۔

۳۔ کامع ہ کو اپنے ساتھ ملانا، سے ہم بستری کرنا۔ الکمع: قبا، پست زمین، وادی کا گوشہ، اترنے کی جگہ کہا جاتا ہے۔ فلانٌ فی کمعه یعنی فلاں اپنے گھر اور اپنی جگہ میں ہے۔ والکمیع ہم بستری کرنے والا۔ المکامع (فا): آپ کے قریب جس سے کوئی بات پوشیدہ نہ رہے۔

○ کامع ہ: کے ساتھ سونا، کو آغوش میں لینا، سے بغلگیر ہونا، کے ساتھ جنسی میل جول رکھنا، سے مباشرت کرنا۔ کمیع: ہمبستر، ساتھی۔

کمل: ۱۔ کمل ـُ و کمل ـَ و کمل ـِ کمالا و کمولا و تکمّل و تکامل و اکتمل: پورا ہونا، کامل ہونا۔ کمّل و اکمل الشیئ: کو پورا کرنا۔ ـــ و استکمل الشیئ: کو پورا کرنا۔ الکامل (فا) ج کملة: جس کے اجزاء پورے ہوں جس کی صفات پوری ہوں، ناقص کی ضد، علم عروض کی ایک بحر کا نام ہے جس میں چھ مرتبہ متفاعلن آتا ہے۔ الکمل: کامل، پورا، کہا جاتا ہے۔ اعطیته المال کملا: میں نے اس کو پورا مال دیا، یہ لفظ واحد اور جمع میں برابر ہے اور یہ نہ تو مصدر ہے اور نہ صفت اور یہ تمہارے قول۔ اعطیته المال کله: جیسا ہے۔ الکمال (مص): اسم مصدر ہے کہا جاتا ہے، لک کمال الشیئ: یعنی یہ ساری چیز تمہاری ہے۔ الکمیل: پورا، کامل۔ تکملة الشیئ: جس سے کوئی چیز پوری کی جائے۔ المکمل: خیر یا شر میں کامل مرد۔

۲۔ الکاملیا (ن) ایک سدابہار پودا گہوارہ استوائی ایشیا اور انڈونیشیا پتے چمکدار، پھول بڑے بڑے گلابی اور سرخ رنگ کے گرم ممالک اور بحر ابیض متوسط کے علاقوں میں تزئین و آرائش کے لئے اگایا جاتا ہے۔

○ کمل و کمل ـُ و کمل ـَ کمل ـِ کمالا و کمولا: پورا ہونا یا ہو جانا، کامل ہونا، ختم ہونا، مکمل ہو جانا، انجام پذیر ہونا۔ کمّل و اکمل ہ کو ختم کرنا، مکمل کرنا، پایہ تکمیل کو پہنچانا، بجا لانا، کی تعمیل کرنا، کو عمل میں لانا۔ کے نقائص دور کرنا، میں اضافہ کرنا، کو بڑھانا۔ تکامل و اکتمل: پورا ہونا، کامل ہونا، تمام ہونا، مکمل ہونا، یا ہو جانا، ختم ہونا یا ہو جانا، بجا لایا جانا، انجام کو پہنچنا، تکمیل کو پہنچنا، کمال کو پہنچنا، پختہ ہونا۔ استکمل ہ کو مکمل کرنا، پورا کرنا۔ ـ ہ میں اضافہ کرنا، کو بڑھانا۔ ہ شرط وغیرہ پوری کرنا، کمال جمع کمالات: کمال، اعلیٰ درجہ کی خوبی، تکمیل، اختتام، اتمام، انجام، پختگی، انتہاء، بکماله بمکمل طور پر، پوری طرح، سراسر، بالکل۔ کمالی: پر تکلف، انتہائی آرام دہ، اعلیٰ خوبی والا، کمالیات جتکلفات کمالة: اضافہ، تکملہ، ضمیمہ، اکمل: زیادہ مکمل، زیادہ کامل، لندن باکملها: پورا لندن۔ تکمیلی: مکمل کرنے والا، ضمنی، انتخاب تکمیلی: ضمنی انتخاب۔ تکملة: ضمیمہ، تکملہ تکامل انضمام، ادغام، ملا کر وحدت بنا دینا، حساب التکامل: حساب کلیات (IntegralCalculus) کامل جمع کملة پورا، کامل، پکا، اصلی، خالص، کھرا، بے میل، پورے وزن کا، غیر محدود، پوری طاقت کا، مکمل، انجام کو پہنچا ہوا، ختم کیا ہوا، سب، سارا، تمام، جملہ، پورا کا پورا، سب کا سب، کل بکامله تمام تر، یکسر، سب ملا کر، کل، بالکل، سراسر، پوری طرح، سارا متکامل: پورا، کامل، پورے کا پورا، کلّی۔

کمن: ۱۔ کمن ـُ کمونا: چھپنا، سمجھ میں نہ آنے والے کام میں دخل دینا۔ کمن ـَ کمونا: چھپنا، سمجھ میں نہ آنے والے کام میں دخل اندازی کرنا، کی آنکھ میں تاریکی ہونا۔ ـــت عینه: کی آنکھ کا تاریکی والی یا پلکوں میں ورم والی ہونا۔ کمن ـَ کمونا آنکھ کا تاریکی یا پلکوں میں ورم والی ہونا۔ ـــت عینه: کی آنکھ کا تاریکی یا پلکوں میں ورم والی ہونا۔ اکمن الشیئ: کو چھپانا۔ تکمّن و اکتمن: چھپنا۔ الکمنة: آنکھ کی تاریکی یا پلکوں میں ورم، ایک بیماری جس سے آنکھ کی پلکیں سرخ ہو جاتی ہے۔ الکمین: گھات، مورچہ۔ ـــ ج کمناء بغیر سمجھے بوجھے کام میں دخل دینے والا، کہا جاتا ہے۔ هذا امر فیه کمین: اس معاملہ میں ایسا فساد ہے جو نا قابل سمجھ ہے۔ المکمن ج مکامن: چھپنے کی جگہ۔ المکتمن: غمگین۔

۲۔ الکمون واحد کمونة (ن) زیرہ، (عبرانیہ)۔ الکمون الحلو: سونف، بادیان۔

۳۔ الکمنجة (مو) دوتارہ، سارنگی (فارسیہ)۔

○ کمن ـُ و کمن ـَ کمونا: چھپنا، چھپا ہوا ہونا، پوشیدہ، پنہاں، دبا ہوا، یا خوابیدہ ہونا۔ ـــ فی: میں کمین گاہ رکھنا۔ ـــ ل: کی گھات لگانا، کی گھات میں بیٹھنا، کو راستہ میں روکنا، کی رہزنی کرنا۔ تکمّن ل: بمعنی کمن ل: کمّون: زیرہ۔ کمّون اسود: کالا زیرہ۔ کمون برّی: کالا زیرہ۔ کمون حلو: سونف، بادبان، تخم بادیان۔ کمین جمع کمناء: پوشیدہ، چھپا ہوا، گھات میں بیٹھا ہوا، کمین گاہ، خفیہ حملہ۔ دبّر کمینا: خفیہ منصوبہ بنانا۔ نصب له کمینا: کے لئے جال بچھانا۔ مکمن جمع مکامن: جگہ جہاں کچھ چھپایا گیا ہو۔ کمین گاہ، چھپنے کی جگہ هنا مکمن السرّ: یہی وہ جگہ ہے جہاں راز پنہاں ہے۔

كَامِن: چھپا ہوا، پنہاں، دبا ہوا، خوابیدہ، خفیہ جمع كَوَامِن: پوشیدہ پس منظر، پنہاں گہرائیاں، بنیادی عوامل۔

كمه: ۱۔ كَمِهَ ـ كَمَهًا: اندھا ہونا، تونڈی والا ہونا۔ ـ بصرُهُ: تاریک ہونا اور بینائی کو ناپید کرنا۔ النهارُ: دن کا غبار والا ہونا۔ الرجُلُ کا رنگ بدلا ہوا ہونا۔ کی عقل زائل ہونا تمام معانی میں صفت أكْمَه مونث كَمْهَاءُ ج كُمْهٌ۔ تَكَمَّهَ في الارض: زمین میں حیران پھرنا صفت كَامِهٌ و مُتَكَمِّهٌ۔ الاكمهُ: اندھا، مادرزاد اندھا، کہا جاتا ہے۔ ذهبت إبلُهُ كُمَّهَى: یعنی نہیں معلوم کہ اس کے اونٹ کہاں گئے۔ مُكَمَّهُ العَيْنَيْن: جس کی آنکھیں نہ کھل سکیں۔

۲۔ كَمْهَلَ الرجُلُ: کپڑوں کو جمع کرنا اور سفر کے لئے باندھنا۔ ـ المالَ: مال جمع کرنا۔ تكمهلَ الشيئُ: جمع ہونا۔ اِكْمَهَلَ الرجُلُ: سمٹ کر بیٹھنا، سردی سے سکڑنا۔

۳۔ كَمْهَلَ علينا (ہمارا) حق روکنا۔ الحديثَ کو پوشیدہ کرنا، معمہ جیسا کرنا۔

○ كَمَه: (پیدائشی) اندھاپن۔ أكْمَه م كُمهاء جمع كُمْه: اندھا، پیدائشی اندھا۔

كمى: ۱۔ كَمَى يَكْمِي كَمْيًا شهادتَهُ وغيرَها کو چھپانا۔ وكَمَّى نفسَهُ: زرہ اور خود سے اپنے آپ کو چھپانا۔ أكْمَى شهادتَهُ وغيرَها کو چھپانا۔ ـ المحاربُ: جنگجو کا لشکر کے زرہ پوش کو قتل کرنا۔ ـ الرجُلُ منزلَهُ: مکان کو لوگوں کی نگاہ سے پوشیدہ رکھنا۔ تكَمَّى الشيئُ: چھپنا۔ ـ الشيئَ: کی حفاظت کرنا اور اسے چھپانا۔ ـــ ت الفتنةُ الناسَ: فتنہ کا لوگوں کو گھیر لینا۔ تُكُمِّيَ الجيشُ: لشکر کے دلاور یا زرہ پوش کا قتل کیا جانا۔ القومُ: مدہوش ہونا، گھیر لیا جانا۔ اِنكمَى پوشیدہ ہونا۔ اِكْتَمَى اِكْتِمَاءً: چھپنا۔ الكَمِيُّ ج كُمَاةٌ و اَكْمَاةٌ: بہادر، ہتھیار بند، زرہ پوش، بھید کا محافظ۔ المُتَكَمِّي: ہتھیار بند۔

۲۔ اَكْمَى على الامر کا پکا ارادہ کرنا۔

○ كَمِيُون جمع كميونات: ٹرک، لاری۔

كنّ: ۱۔ كَنَّ ـ كَنًّا و كُنُونًا الشيئَ: کو گھر میں چھپانا اور دھوپ سے بچانا۔ ـــ العلمَ وغيرَهُ في نفسه: کو دل میں چھپانا۔ في اصطلاح العامة ٹھہر جانا، کہتے ہیں۔ كَنَّتِ الرِّيحُ: ہوا تھم گئی۔ كَنَّنَ و اَكَنَّ الشيئَ: کو گھر میں چھپانا۔ اور دھوپ سے بچانا۔ ـــ العلمَ وغيرَهُ في نفسه: کو دل میں چھپانا۔ تَكَنَّى تكنّيًا: ہمیشہ گھر میں رہنا اس کی اصل تَكَنَّنَ ہے۔ اِكْتَنَّ الرجُلُ چھپنا۔ ـ الشيئَ کو چھپانا۔ ـ ت المرأةُ: عورت کا شرم و حیاء سے منہ چھپانا۔ اِسْتَكَنَّ: چھپنا گھر کی طرف لوٹنا۔ الكِنُّ ج اَكْنَانٌ و اَكِنَّةٌ: گھر، منزل، چیز کی حفاظت اور پوشیدگی۔ الكَنَّةُ ج كَنَائِنُ۔ كَنَّ کا اسم مرہ الكِنَّةُ چیز کی حفاظت اور پوشیدگی۔ الكُنَّةُ ج كُنَّاتٌ و كِنَانٌ: الكُنى الگنی، کوٹھڑی کے اندر چھوٹی کوٹھڑی، ڈھلوان چھت، سایہ بان، دیوار میں لگا ہوا تختہ الكِنَانُ جمع اَكِنَّة: چیز کو چھپانا اور اس کی حفاظت کرنا الكِنانة ج كَنَائِنُ و كِنَانَاتٌ: ترکش، تیردان۔ الكَانُونُ و الكَانُونَةُ: وہ بھاری بھرکم شخص جس کی صحبت سے پرہیز کیا جائے، وہ شخص جو بیٹھ کر اخبار و واقعات کا پتہ لگائے۔ ـ ج كَوَانِينُ: انگیٹھی۔ ـ كَانُونُ الاَوَّلُ و كَانُونُ الثَّانِي: رومی مہینے مطابق دسمبر و جنوری، بعض کے نزدیک، یہ رومی نہیں بلکہ سریانی ہیں اور اس سے مراد موسم سرما ہے اور بعض کے بقول یہ عربی الفاظ ماخوذ ہیں سخت سردی کے اور اس میں نقل و حرکت کی مشکل کا معنی دیتے ہیں۔ الكَنِينُ چھپا ہوا۔ المُسْتَكِنَّةُ: کینہ۔

۲۔ اِكْتَنَّ الشيئُ سفید ہونا۔ الكِنَّةُ سفیدی۔

۳۔ الكَنَّةُ ج كَنَائِنُ: بہو یا بھاوج۔

۴۔ كَنْكَنَ گھر میں بیٹھنا، ست ہونا، بھاگنا۔

○ كَنّ ہ کو چھپانا، مخفی رکھنا، ڈھانپنا، بچانا، ـ ہ ل کیلئے دل میں (دوستی) کو جگہ دینا۔ ـــ: ہوا کا مدھم پڑنا۔ تھمنا۔ كَنَّنَ ہ کو چھپانا، مخفی رکھنا، صیغہ، راز میں رکھنا، کو کم کرنا، ہلکا کرنا، اَكَنَّ ہ بمعنی كَنَّن ہ اِكْتَنَّ: چھپا ہونا، چھپایا ہوا ہونا۔ اِسْتَكَنَّ چھپا ہونا، پناہ طلب کرنا، آرام سے لیٹنا، مدھم ہونا، تھمنا۔ كَنّ و كِنّ جمع اَكْنَان و اَكِنَّة: جگہ جہاں کوئی پناہ لئے ہوئے ہو، پناہ، گھونسلا، گھر، مکان، جھونپڑا، کنج، حجلہ۔ كِنَّة: پناہ گاہ، اوٹ، كُنَّة جمع كُنَّات و كِنَان: سائبان، شامیانہ، ڈھلوان چھت۔ كِنانة جمع كِنَانات و كَنَائِن: ترکش۔ ارض كِنَانة و الكِنَانة: مصر (کنانہ قبیلہ کی سرزمین) كَانُون جمع كَوَانِين: ولایتی، چولہا، سٹوو (Stove) كانون الاول: دسمبر (مہینہ) كانون الثاني: جنوری۔ كَنِين: چھپا ہوا، پوشیدہ، اچھی طرح محفوظ کیا ہوا۔ مَكْنُون: چھپا ہوا، پوشیدہ، اچھی طرح محفوظ، پوشیدہ محتویات۔

○ كَنَار: کنارہ، پہیے کا کنارہ، بارڈر، کنارا، گوٹ، مغزہ، سنجاف، کنی، كَنَارِي: کناری (جزائر کنیری کی زرد بلبل)۔

كنب: ۱۔ كَنَبَ ـ كُنُوبًا الرجُلُ: سخت ہونا، فقیری کے بعد مالدار ہونا۔ كَنَبَ ـ كَنْبًا الشيئَ في جرابه: کو میں جمع کرنا، ذخیرہ کرنا۔ كَنِبَ ـ كَنَبًا تِ اليدُ: ہاتھ کا کام کرنے سے سخت ہونا۔ اَكْنَبَ الشيئُ و اليدُ: سخت ہونا۔ ـ عليه بطنُهُ کا پیٹ سخت ہونا۔ عليه لسانُهُ کی زبان رکنا۔ الكَانِبُ (فا): شکم سیر۔ الكَنَبُ (مص): کام کرنے سے ہاتھ کی سختی۔ الكِنَابُ خوشہ خرما۔ الكَنِيبُ خشک درخت۔ المِكْنَبُ و المُكْنِبُ کھودنے والا جس کے ہاتھ عمل کی وجہ سے سخت ہوگئے ہوں۔ المُكْنَبُ: سخت بدن والا، پستہ قد۔

۲۔ الكُنْبَةُ ظالم خبیث۔

۳۔ كَنْبَثَ و تَكَنْبَثَ الرجُلُ: سکڑنا۔ رَجُلٌ كُنْبُثٌ و كُنَابِثٌ: مضبوط و قوی مرد، گھٹے بدن کا مرد۔ الكُنْبَاثُ (ن): ایک پودے کا نام الكِنْبَاثُ: گرنے والی ریت۔

۴۔ الكِنْبَرَةُ ناک کا موٹا سرا۔

۵۔ تَكَنْبَشَ القومُ: خلط ملط ہونا۔ الكُنْبُوشُ و الكُنْبُوشُ ج كَنَابِيشُ: عرق گیر (فارسیہ) منہ چھپانے کا برقعہ (فارسیہ)

كنت: ۱۔ كَنَتَ ـ كُنْتًا في خلقه: جسمانی طور پر مضبوط ہونا، قوی ہونا۔ كَنِتَ ـ كَنَتًا السقاءُ: مشک کا کھردرا اور سخت ہونا۔ سِقَاءٌ كَنِيتٌ: پانی روکنے والی مشک جس میں سے پانی نہ ٹپکے۔ الكُنْتِيُّ قوی مضبوط۔

۲۔ اِكْتَنَتَ الرجُلُ: خضوع کرنا، راضی ہونا۔

۳۔ الكُونتُ یورپ کے ممالک کا نواب یا راجہ لاطینی لفظ ہے۔ عرب انہیں قُمْط و كُند و قُمَّس و قُومس کہتے تھے۔

۴۔ الكُنْتَرَاتُو ج كُنْتَرَاتَاتٌ: دو فریقوں کے درمیان کسی معاملے پر مشروط معاہدہ۔ ایسے معاہدہ کی دستاویز (ایطالیہ)۔

كنث: كَنَثَ كَنَاثَةً تِ اللحيةُ: داڑھی طویل اور گھنی ہونا۔ رَجُلٌ كَنَثُ اللحيةِ و كَنَثَاهَا لمبی داڑھی والا مرد۔

كند: ۱۔ كَنَدَ ـ كُنُودًا النعمةَ: نعمت کی ناشکری کرنا۔ الكُنُدُ (مذکر و مونث) ناشکرا۔ الكَنَّادُ ناشکرا۔ الكَنُودُ (مذکر و مونث) ناشکرا، نافرمان، خدا کو ملامت کرنے والا، نعمتوں کو بھولنے اور مصائب کو یاد کرنے والا، بخیل۔ اَرْضٌ كَنُودٌ بنجر زمین۔

۲۔ كَنَدَ ـ كَنْدًا الشيئَ کو کاٹنا۔ الكِنْدَةُ پہاڑ کا ایک

ٹکڑا۔ الکُنَادُ: بہت کاٹنے والا۔

۳۔ الکُنْدُرُ (ن): ایک خاردار درخت کا گوند، مضبوط بناوٹ والا، جمع کی صورت میں کہا جاتا ہے۔ فِتیانٌ کَنَادِرَۃٌ: مضبوط بناوٹ کے نوجوان۔ الکُنْدُرَۃُ: باز کے بیٹھنے کی جگہ، سخت و اونچی زمین۔ الکُنْدُرَۃُ: عورتوں کی جوتیوں کی ایک قسم (عامیہ ترکیہ)۔ الکُنْدُوْرُ (ح): جنوبی امریکا میں گدھ کی ایک قسم جس کا جسم بہت مضبوط اور بڑا ہوتا ہے۔ اسے فضا میں سب سے زیادہ پرواز کرنے والا پرندہ سمجھا جاتا ہے۔

کنر: الکُنَارُ: بیر (فارسیہ)۔ الکَنَارُ (عامی فارسیہ) کپڑے کا کنارا، سمندر کا کنارا، ہر شیئی کا محیط۔ الکَنَارِیُّ (ح) جزائر خالدات یا جزائر کناریا کی ایک خوش الحان چڑیا زردی مائل رنگ کی اس چڑیا کے اگلے پر لمبے ہوتے ہیں۔ الکِنَارَۃُ: کتان کے کپڑے کا ایک ٹکڑا (یونانیہ) ـــ و الکَنَّارَۃُ: ج کَنَانِیرُ اور کِنَّارَاتٌ: بربط، ڈھول یا دف۔

○ کُنُب: جلد کی سختی کُنَبٌ و مُکْنِب: سخت (کھال)

○ کَنَبَہ یا کَنَبِیَہ جمع کنبهات: صوفہ (Sofa)

○ الکُنْج: کونگو (ایک ملک کا نام)

○ کَنْجَرُو: کنگرو، مضبوط دم اور پچھلی ٹانگوں کا Kangaroo آسٹریلیا کا ایک بڑا جانور جو چھلانگتا ہوا چلتا ہے۔

○ کُنُوْد: ناسپاسی، ناشکر گزاری، احسان فراموشی، بے وفائی، نمک حرامی۔

○ کَنَدا: کینڈا (ایک ملک کا نام) کَنَدِی: کنڈا کا، کنیڈی۔

○ کُنْدُر: لوبان۔ کُنْدُرَۃ جمع کَنَادِر: (مغربی طرز کا) پاپوش۔

○ کُنْدُش: نیل کنٹھ کی قسم کا ایک یورپی پرندہ جو خوب بولتا ہے، بکواسی آدمی۔

کنز: کَنَزَ ـِ کَنْزًا المالَ: کو جمع کرنا، ذخیرہ کرنا، زمین میں دفن کرنا۔ ـــ الرمحَ: نیزہ کو زمین میں گاڑنا۔ ـــ الشیئَ فی وعاءٍ او ارض: کو برتن یا زمین میں ہاتھ سے دبانا۔ السقاءَ: مشک بھرنا۔ کَنَازًا و کِنَازًا التمرَ: کھجور کو موسم سرما کے لئے ذخیرہ کر کے رکھنا۔ تَکَنَّزَ لحمُہٗ: کے گوشت کا اکٹھا ہونا اور سخت ہونا۔ اِکْتَنَزَ: بھرنا، جمع ہونا۔ ـــ اللحمُ جمع ہونا، سخت ہونا۔ ـــ الشیئَ فی الوعاءِ: کو برتن میں ہاتھ سے دبانا۔ الکَنْزُ ج کُنُوْزٌ (مص): ہر ذخیرہ کی ہوئی قابل رشک چیز، زمین میں دفن کیا ہوا مال، جس میں مال محفوظ رکھا جائے مثلاً صندوق الماری وغیرہ کہا جاتا ہے۔ شَدَّ کَنزَ القِربۃِ یعنی مشک کو بھر دیا۔ رجل کَنِزُ اللحم: بہت اور سخت گوشت والا۔ الکَنَازُ: کھجور یا گندم ذخیرہ کرنے کا وقت۔ الکِنَازُ ج کُنُزٌ و کِنَازٌ: ٹھوس اور مضبوط گوشت والا، کہا جاتا ہے۔ جاریۃ او ناقۃ کِنَاز: بہت اور ٹھوس گوشت والی لونڈی یا اونٹنی۔ الکَنَّازُ: مال کے جمع کرنے میں مبالغہ کرنے والا۔ الکَنِیْزُ: کھجوریں جو سردی کے زمانہ کے لئے جمع کی جائیں کہا جاتا ہے۔ رجل کنیز اللحم: سخت اور بہت گوشت والا مرد۔ المَکْنَزُ ج مَکَانِزُ: جس میں ذخیرہ (جمع) کیا جائے۔ رَجُلٌ مکنوزُ اللحم: ٹھوس اور بہت گوشت والا۔ رجل مُکْتَنِزُ اللحم: ٹھوس اور مضبوط گوشت والا کہا جاتا ہے۔ کتابٌ مُکْتَنِزٌ بالفوائد: معلومات سے لبریز کتاب

○ کَنَزَ ـِ کنزاً فی الارض ہ: زمین میں (خزانہ) دفن کرنا۔ ـــ ہ: کوئی چیز ذخیرہ کرنا، سینت سینت کر رکھنا، کا ڈھیر لگانا، کو بچا کر رکھنا، جمع کرنا۔ اِکْتَنَزَ: مضبوط ہونا، کسا ہوا ہونا، موٹا تازہ، ہٹا کٹا، قوی ہیکل ہونا، لمبا تڑنگا ہونا۔ ـــ ہ: روپیہ پیسہ جمع کرنا، دولت جمع کرنا، خزانہ جمع کرنا، (دولت، خزانہ) چھپانا۔ کَنز جمع کُنُوز: خزانہ۔ کَنِز: مضبوط، کسا ہوا (گوشت)، موٹا تازہ، ہٹا کٹا، قوی ہیکل، لمبا تڑنگا (جسم)۔ اِکْتِنَاز: جسم کا کسا ہوا، موٹا تازہ، ہٹا کٹا ہونا، سخت اور کسی ہوئی کاٹھی۔ مُکْتَنِز: سخت، کسا ہوا (گوشت)، ہٹا کٹا (جسم)، بھینچے ہوئے (ہونٹ)، مضبوط، چوڑا چکلا۔ مُکْتَنَز: انبار لگا، جمع کیا ہوا، چھپایا ہوا، دفن کیا ہوا۔

کنس: ۱۔ کَنَسَ ـُ کَنْسًا البیتَ: گھر میں جھاڑو دینا کہا جاتا ہے۔ کَنَسَ فی وجہِ فلانٍ: اس نے فلاں سے مذاق کیا۔

کَنَسَ ـِ کُنُوْسًا الظبیُ: ہرن کا جائے پناہ میں داخل ہو کر چھپ جانا۔ کَنَّسَ البیتَ: گھر میں جھاڑو دینا، کہا جاتا ہے۔ (مَرُّوْا ابھم فکنسوھم: وہ انکے پاس سے گزرے اور ان کی جڑ مٹا دی۔ تَکَنَّسَ الظبیُ: ہرن کا جائے پناہ میں داخل ہو کر چھپ جانا۔ ـــ الرجلُ: خیمہ میں داخل ہونا۔ ـــ ت المراۃُ: عورت کا ہودہ میں داخل ہونا۔ اِکْتَنَسَ تِ الظباءُ و البقرُ: ہرنیوں یا گائیوں کا جائے پناہ میں داخل ہونا۔ الکَانِسُ (فا) ج کُنَّسٌ و کُنُوْسٌ و کَوَانِسُ: ہرن جو اپنی پناہ گاہ میں داخل ہو۔ الجواری الکُنَّس: ستارے یا نیل گائیں یا ہرنیاں۔ الکِنَاسُ ج اَکْنِسَۃٌ و کُنُسٌ: ہرن کے پناہ لینے کی جگہ۔ الکُنَاسَۃُ: کوڑا کرکٹ، کوڑا کرکٹ کی جگہ۔ الکَنَّاسُ بھنگی، جھاڑو دینے والا۔ الکَنِیْسُ تو بڑا۔ المَکْنَسُ: ہرنیوں یا وحشی گائیوں کے گرمی سے بچنے کے لئے چھپنے کی جگہ۔ المِکْنَسَۃُ ج مَکَانِسُ: جھاڑو۔ المُکَانِسُ: ہمیشہ پناہ گاہ میں رہنے والا۔

۲۔ الکَنِیْسُ: یہودیوں کی عبادت گاہ۔ الکَنِیسۃُ ج کَنَائِسُ عند النصاریٰ: گرجا، اور نصاریٰ اپنے مذہب کے مومنین پر بھی بولتے ہیں، یہودیوں کی عبادت گاہ۔

○ الکَنَسَۃُ: امام شافعیؒ کے مقبرہ میں علماء کی حاضری جہاں وہ گرد و غبار جھاڑتے ہیں۔ کَنِیْس: یہودی معبد کَنِیسۃ جمع کَنَائِس: گرجا، یہودیوں کی اپنی مجلس، یہودی معبد مِکْنَسۃ جمع مَکَانِس: جھاڑو، جھاڑو دینے والی مشین۔ مِکْنَسَۃ کَھرَبائیۃ: گرد کش۔

○ مِکْنَاس و مِکناسۃ: شمالی مراکش کے ایک شہر کا نام

کنش: کَنَشَ ـُ کَنْشًا الثوبَ: کپڑے کے کنارے بٹنا، المسواکَ الخشن: مسواک کا سرا نرم کرنا۔

۲۔ اَکْنَشَ ہٗ عن الامرِ: سے کام میں جلدی کرانا۔

۳۔ الکُنَّاشَۃُ: بیاض جس میں مفید اور نادر باتیں لکھ لی جائیں۔ الکُنَّاشَاتُ: واحد کُنَّاشَۃٌ: جڑیں جن سے شاخیں پھوٹیں۔ الکِنْشَاءُ من الرجال: چھوٹے چھوٹے گھنگھریالے بالوں والا بدصورت مرد۔

○ کُنَّاش و کُنَّاشۃ: تراشے لگانے کی کاپی کُنَّاشَات: بنیادی اصول، سرچشمے۔

کنص: کَنَصَ: مذاق سے ناک کو حرکت دینا۔ الکُنَاصُ: قوی اونٹ گدھے وغیرہ۔

○ کُنْصُول جمع کُنْصُولَات: برقی یا مکینیکل ساز و سامان کے سوچوں، کنٹرولوں وغیرہ کے لئے منقش تختہ ۲۔ فرش پر رکھنے کا ریڈیو یا ٹیلیویژن کا کیبنٹ۔ ۳ کی بورڈ پر مشتمل فریم۔

○ کُنْغَر: کنگرو: اگلی چھوٹی اور پچھلی لمبی ٹانگوں والا آسٹریلیا کا ایک جانور۔

کنظ: کَنَظَ ـُ کَنْظًا و تَکَنَّظَ الامرُ فلانا: کو غمگین کرنا۔ الکُنْظَۃُ: غم، دباؤ۔

کنع: ۱۔ کَنَعَ ـَ کُنُوْعًا: سمٹنا۔ ملنا۔ ـــ ت العُقابُ: عقاب کا حملہ کرنے کیلئے بازوؤں کو سمیٹنا ـــ اصابعَہٗ: انگلیوں کو مار کر خشک کرنا۔ ـــ الامرُ: قریب ہونا۔ النجمُ: ستارے کا غروب ہونے کے قریب ہونا۔ ـــ المسکُ بالثوب: مشک کا کپڑے سے چپکنا۔ ـــ الیہ: سے فروتنی کرنا اور نرم ہونا۔ کَنِعَ ـَ کَنَعًا: خشک

ہونا، سکڑنا صفت کَنِعٌ۔ الرجُلُ: پچھاڑا جانا۔ ۔۔۔ الشیئُ: لازم ہونا اور ہمیشہ رہنا۔ کَنَّعَ الشیئَ کو سکیڑنا، ملانا۔ یدَہٗ: کا ہاتھ خشک کرنا اور شل کرنا۔ ۔فلانا بالسیف: کے بند دست پر تلوار مارنا۔ اَکْنَعَ: فروتنی کرنا، نرم ہونا، ذلت کے قریب پہنچنا، سوال کرنا۔ ۔الابلَ: اونٹوں کو قریب کرنا۔ ۔۔۔ القومُ: اکٹھا ہونا۔ ۔۔۔ ت العُقابُ: عقاب کا ٹوٹ پڑنے کے لئے بازوؤں کو سمیٹنا۔ تَکَنَّعَ: قلعہ بند ہونا۔ ۔۔۔ الاسیرُ فی قِدّہٖ: قیدی کا تسمہ سے باندھا جانا۔ ۔۔۔ بہ: سے چمٹنا۔ اِکْتَنَعَ: حاضر ہونا، قریب ہونا۔ ۔۔۔ القومُ: اکٹھا ہونا۔ ۔۔۔ علیہ: پر مہربان ہونا۔ ۔۔۔فلانٌ مِنّی: کا میرے قریب ہونا۔ الکَانِعُ (فا): وہ جو قریب ہو، چھوٹا ہو، بعض بعض سے قریب ہو، کہا جاتا ہے۔ اَنْفٌ کَانِعٌ: چپٹی ناک، اَسِیْرٌ کَانِعٌ: تسمہ سے بندھا ہوا قیدی۔ رَجُلٌ کَانِعٌ: وہ شخص جو اہل و عیال سمیت تمہارے پاس آپڑے اور تمہارے فضل و احسان کی طمع کرے۔ الکُنَاعُ: مرض کی وجہ سے ہاتھ پاؤں کا چھوٹا ہونا گویا کہ کٹا ہوا یا مڑا ہوا ہے۔ الکَنِیْعُ: ہٹکڑا ہوا، راستے سے ہٹا ہوا، ٹوٹے ہوئے ہاتھ والا۔ من الجوع: سخت بھوک۔ الاَکْنَعُ ج کُنْعٌ: شل شدہ، کٹے ہوئے ہاتھ والا، ۔۔۔ من الامور: ناقص، ادھورا کام۔ المُکَنَّعُ: کٹے ہوئے ہاتھ والا اور فالج زدہ شخص المُکَنَّعُ بمعنی المُکْنَع یَدٌ مُکْنُوْعَۃٌ: شل ہاتھ۔ المَکْنُوْعُ (مفع): دونوں ہاتھ کٹا ہوا۔

۲۔ کَنَعَ ۔ کُنُوْعًا عن الامر: کسی معاملہ میں بزدل ہونا اور بھاگنا۔ کَنَّعَ عنہ: سے علیحدہ ہونا۔ الکنیع: راستے سے ہٹ جانے والا۔

۳۔ کَنَعَ ۔ کُنُوْعًا باللّٰہ: اللہ کی قسم کھانا۔

کنف: ا۔ کَنَفَ ۔ کَنْفًا الشیئَ: کی حفاظت کرنا، کو اپنے میں ملانا۔ ۔۔۔ الابلَ و للابل: اونٹوں کے لئے باڑ بنانا۔ ۔ الدار: گھر میں لیٹرین بنانا۔ ۔۔ یدَہٗ: پانی وغیرہ لینے کے لئے ہاتھوں کو ملانا۔ ۔۔۔ الرجُلَ: کی مدد کرنا۔ فلانًا عن الامر: کو سے روکنا۔ کَنَّفَ الرجُلَ: کا احاطہ کرنا، کو گھیرنا۔ کَانَفَ و اَکْنَفَ الرجُلَ: کی مدد کرنا۔ اِکْتَنَفَ: اونٹوں کے لئے باڑہ بنانا۔ القومُ فلانًا: قوم کا کسی کو گھیرنا۔ القومُ: لیٹرین بنانا۔ الکِنْفُ: تاجر یا چرواہے کے سامان رکھنے کا برتن۔ الکَنَفُ ح اَکْنَافٌ: جانب، سایہ، پرندے کا بازو، طرف۔ کَنَفُ الانسان: پہلو، یا دونوں بازو اور سینہ، کہا جاتا ہے۔ انت فی کنف اللّٰہ: تم اللہ تعالیٰ کے حفظ و امان میں ہو۔ الکَانِفَۃُ: روکنے والا الکَنَفَۃُ: گوشہ، الکِنَافَۃُ ج کِنَافَاتٌ (ط) پیسٹری۔ الکَنِیْفُ ح کُنُفٌ و کُنُفٌ: پردہ، پردہ کرنے والا، ڈھال، جانوروں کا باڑہ، لیٹرین، دروازے کا چھجہ یا چھپر کہا جاتا ہے۔ رجلٌ مُکَنَّفُ اللِحْیَۃِ: بھاری داڑھی والا امرد، دراز ریش مرد۔

۲۔ کَنَفَ ۔ کَنْفًا عنہ: سے علیحدہ ہونا۔

۳۔ الکُنْفُرُوَا (ن): پھیلنے والا پودا، یہ میٹھے پانی میں پایا جاتا ہے اس کے پتے شریانوں کی شکل میں ملائم، لمبے اور باریک ہوتے ہوئیں، یہ بڑی تیز رفتاری سے بڑھتا ہے اور اسے زرد رنگ کے فوم بنانے میں استعمال کیا جاتا ہے۔

کنک: الکَنْکَرُ (ن) دیکھیں قلقاس رومی۔

○ کَنَفَ ۔ کَنْفًا ہ: کی نگہبانی کرنا، حفاظت کرنا۔ ۔۔ ہ: کے گرد باڑھ لگانا۔ ۔ ہ/ ہ کو گھیرے میں لینا۔ ۔ ہ: کی مدد کرنا، اعانت کرنا۔ کَانَفَ و اَکْنَفَ ہ: کو پناہ دینا، کی حفاظت کرنا، مدد کرنا، اعانت کرنا۔ اِکْتَنَفَ ہ کا دونوں جانب سے احاطہ کرنا، کو گھیرے ہوئے ہونا، کی احاطہ بندی کرنا، کو آغوش میں لینا۔ کَنَفٌ جمع اَکْنَاف: جانب، پہلو، طرف، بازو، سایہ، پناہ گاہ، جنگلا، کٹہرا، باڑہ، گود، فِی کَنَفٍ: کی آڑ میں، کی اوٹ میں، کے ماحول میں۔ فی اَکْنَافِہٖ: کی زیر حفاظت کی زیر سرپرستی میں۔ کُنَافَۃ جمع کنافات: سویاں۔ کَنِیف جمع کُنُف: طہارت خانہ، فلش، بیت الخلا، پیشاب خانہ مُکْتَنَفٌ ب: سے گھرا ہوا، سے احاطہ کیا ہوا۔

○ کَنْفَاش: کینوس Canvas

○ کَنْکَۃ (تنکۃ) جمع کنکات: کافی (قہوہ) کی پیالی۔

○ کَنْکَنَ: گھر پر ٹھہرنا، رہنے لگنا، آرام سے رہنا، جیسے اپنے گھر میں ہو، ساتھ لگنا۔

○ کَنْکِینَا: کونین۔

کنہ: اَکْنَہَ و اِکْتَنَہَ الشیئَ: کی حقیقت کو پہنچنا۔ الکُنْہُ: چیز کا جوہر، اصل قدر، حقیقت غایت اور وقت۔ شاعر کا کہنا ہے۔ فاِنَّ کَلامَ المرءِ فی غیر کنہہ یعنی اس نے بے موقع بات کہی۔

○ کَنَہَ: اِکْتَنَہَ ہ کی تہہ تک پہنچنا، کا کھوج لگانا، کی چھان بین کرنا، کو پوری طرح سمجھنا۔ اِسْتَکْنَہَ ہ کا کھوج لگانے کی کوشش کرنا، کی تہہ تک پہنچنا، کو سمجھنا، معلوم کرنا، دریافت کرنا۔ کُنْہ: انتہا، بنیادی نکتہ، ماہیت، اصل حقیقت، حقیقی فطرت، اصلی وجود۔ یَعْرِفُہٗ کُنْہَ المعرفۃ: وہ اسے پوری طرح سے سمجھتا ہے۔ تَکَہُّنات: قیاس آرائیاں، قیاسات، پیشن گوئیاں۔ اِکْتِناہ و اِسْتِکْناہ: تہہ تک رسائی، تیز فہمی، تحقیق، کھوج۔

کنو: کَنَا یَکْنُو کِنَایَۃً بالشیئ عن کذا: سے کا کنایہ کرنا، لفظ بولنا اور اس کے غیر مدلول کا ارادہ کرنا۔ الکُنْوَۃُ و الکِنْوَۃ: کُنیت۔ دیکھو کنی یکنی

کنی: کَنٰی یَکْنِیْ کِنَایَۃً بالشیئ عن کذا: لفظ بولنا اور اس کے غیر مدلول کا ذکر کرنا مثلاً آپ کہیں زَیْدٌ کَثِیْرُ الرَّمَادِ: اور مراد لو کہ زید کریم ہے۔ متکلم کو کَانٍ اور لفظ کو مَکْنِیٌّ عَنْہُ کہتے ہیں۔ کَنٰی ۔ کُنْیَۃً و کِنْیَۃً و کَنّٰی تَکْنِیَۃً زیدًا ابافلانٍ و کَنَاہُ او کَنَاہُ بابی فلانٍ: کی کنیت رکھنا۔ اَکْنٰی اِکْنَاءً زیدا ابافلان: کی کنیت رکھنا۔ تَکَنّٰی تَکَنِّیًا بکذا: اپنی کنیت رکھنا۔ ۔۔۔ الرجُلُ: مشہور ہونے کے لئے اپنی کنیت بیان کرنا۔ چھپنا۔ اِکْتَنٰی اِکْتِنَاءً بکذا: اپنی کنیت رکھنا۔ الکَانِیْ ج کُنَاۃٌ و کَانُوْنٌ (فا) الکُنْیَۃُ و الکِنْیَۃُ و الکُنْوَۃُ و الکِنْوَۃُ ح کِنًی و کُنًی: وہ نام جو کسی کی تعظیم یا علامت کے لئے بولا جائے، وہ نام جو اب، ابن، ام یا بنت سے شروع کیا جائے۔ الکِنَایَۃُ (مص) ۔۔۔ فی الاصطلاح: اصطلاح میں کنایہ اس کو کہتے ہیں کہ شیئ معین کو کسی ایسے لفظ سے تعبیر کیا جائے جس کی دلالت اس پر صریح نہ ہو اور ایسا کسی غرض کے لئے کرتے ہیں مثلاً سامعین سے بات کو مبہم رکھنا جیسے آپ کہیں۔ ھُمْ بَنُوْ اُمِّی یعنی وہ میری امی کے بیٹے ہیں (مراد بھائی)۔ الکَنِیُّ: ہم کنیت، کہا جاتا ہے۔ ھُوَ کَنِیُّہٗ یعنی دونوں کے لئے ایک کنیت ہے جیسے تم کہتے ہو۔ ھُوَ سَمِیُّہٗ یعنی دونوں ہم نام ہیں۔

○ کَنَا ۔ و کَنٰی ۔ کِنَایَۃً ب ہ عن: کو کے لئے مجازاً استعمال کرنا۔ کا سے اشارہ کرنا۔ تلمیح کرنا، کنایہ کرنا۔ کَنّٰی ۔ کُنْیَۃً و کِنْیَۃً و کَنّٰی ہ ب: کو کے خاندانی نام، عرفیت سے پکارنا۔ تَکَنّٰی و اِکْتَنٰی ب: کے خاندانی نام (عرفیت) سے معروف ہونا۔ خود کو کے خاندانی نام سے پکارنا۔ کی کنیت رکھنا۔ بِالْکِنَایَۃ: بہ واسطہ، بالواسطہ، ھو کنایۃ عن: وہ کے مترادف ہے، اس کا مطلب ہے، معنی ہے کہ، وہ کی علامت ہے، وہ پر مشتمل ہے۔ کِنَایَۃً عن: کے مترادف، کی جگہ، کے بجائے۔ مَکْنِیٌّ عنہ مجازاً اظہار کیا ہوا۔ مُکَنًّی: خاندانی نام والا، عرفیت والا۔

کھب: کَھِبَ ۔ و کَھُبَ ۔ کَھَبًا و کُھُوْبًا: سیاہی مائل بھورا ہونا صفت: کَاھِبٌ و اَکْھَبُ۔ اِکْھَابَّ اِکْھِیْبَابًا لونُہٗ: کا رنگ متغیر ہونا۔ الکُھْبَۃُ: سیاہی مائل بھورا رنگ۔ رَجُلٌ اَکْھَبُ اللَّوْنِ: متغیر رنگ والا۔

**کهد:** کَهَدَ ـ کَهْدًا و کَهَدَانًا الحمارُ: گدھے کا دوڑنا۔ ـ الرجُلُ: تھکنا۔ ـ الحمارَ: گدھے کو دوڑانا۔ ـ فی الطلب: پر اصرار کرنا۔ اَکْهَدَ: تھکنا۔ ـ فلانًا: کو تھکانا۔ الکَهْدُ (مص): مشقت۔ الکهداء: باندی، کہا جاتا ہے۔ اَتَانٌ کَهُودُ الیَدَیْنِ: تیز رفتار گدھی۔

**کهر:** کَهَرَ ـ کَهْرًا فلانًا: کے ساتھ حقارت سے ترش روئی سے پیش آنا، کو جھڑکنا، پر قہر کرنا۔ الکَهُوْرُ ج کَهَارِیْرُ: ترش رو جو لوگوں کو جھڑکے۔ الکُهْرُوْرَةُ ج کَهَارِیْرُ بمعنی الکَهْرُور: ترش روئی۔

۲۔ کَهَرَ ـ کَهْرًا النهارُ: دن کا بلند ہونا۔ ـ الحرُّ: گرمی تیز ہونا۔

۳۔ کَهَرَ ـ کَهْرًا الرجُلُ: ہنسنا۔

۴۔ کَهَرَ ـ کَهْرًا فلانًا: سے خسر داماد کا تعلق کرنا۔

۵۔ کَهْرَبَ الشیئَ: میں قوت کہربائیہ (یعنی برقی طاقت) بھرنا (فارسیہ) کَهْرَبَ فلانٌ او الشیئُ: بجلی کو چھونے کی وجہ سے اس میں قوت کہربائیہ سرایت کرنا۔ ـ فلانٌ: غصے سے بھڑ جانا۔ الکَهْرَبَا: ایک درخت کا گوند کہ اس کو رگڑ دیا جاتا ہے تو تنکا وغیرہ کو کھینچ لیتا ہے۔ الکَهْرَبَاءُ: کہرباء (ف): بجلی۔ الکَهْرَبَائِیَّةُ و الکَهْرَبِیَّةُ: بجلی کی طاقت۔ السیّال الکهربائی: بجلی کی تاروں میں چلنے والی قوت۔ الکُهَیْرِبُ (ف): الیکٹرون (Electron)

◯ کَهْرَبَ ہ: میں بجلی لگانا، کو برقانا، برقی بنانا، بجلی سے چلنے والا بنانا، کو برقپاروں میں تبدیل کرنا۔ تَکَهْرَبَ: بجلی لگا ہوا، برقایا ہوا ہونا، برقی بنایا ہوا ہونا، برقی بنایا ہوا، بجلی سے چلنے والا بنایا ہوا ہونا، برقی ہو جانا، بجلی بھرا ہوا ہونا، برقپاروں میں تبدیل ہونا۔ کَهْرَبَة: بجلی لگانا، بجلی سے چلنے والا بنانا، برقانا، برقی بنانا، بجلی، برق، برقی قوت کُهَیْرِب جمع کهارب: الیکٹرون کُهَیْرِبی: الیکٹرونک۔ الیکٹرون، منفی برقیہ والا۔ المِجْهَر الکهیربی: الکٹرونی خردبین۔ کَهَارِبی: الیکٹرونی۔ کَهْرَبَاء و کهربا: کہربا، عنبر، بجلی، برق۔ الکَهْرَبَاء: ٹرالی، ٹرام۔ کَهْرَبَائِی و کَهْرَبِی: برقی، بجلی والا، بجلی کا مستری، الیکٹریشن۔ تیّار کهربائی: برقی رو۔ جامعة کهربائی: سٹوریج بیٹری، سیکنڈری بیٹری، مخزن برق، برقی مخزن۔ مِصْبَاح کهربائیة: برقی لیمپ، روشنی کا بلب۔ علاج کهربائی: برقی علاج۔ عالم کهربائی: برقی معالج۔ مغنطیس کَهْرَبَائی: مقناطیسی برق۔ مَغْنَطِیْسِیَّة کهربائیة: برقی مقناطیسیت۔ نور کهربائی: برقی روشنی۔ کَهْرَبَائِیَة و کَهْرَبِیَة: بجلی، برق۔ مُکَهْرَب: بجلی بھرا، بجلی لگایا ہوا، برقایا ہوا، برقی بنایا ہوا۔ برق ایصال کرنے والا۔ برق پاروں میں تبدیل کیا ہوا۔ برقی آتش زن لگا ہوا۔ کَهْرَطِیْسِی: برقی مقناطیسی۔

کَهْرَمَان: عنبر کہربا۔

**کهف:** تَکَهَّفَ الجبَلُ: پہاڑ کا غاروں والا ہونا۔ اِکْتَهَفَ الکهفَ: غار میں داخل ہونا۔ الکَهْفُ ج کُهُوْفٌ: غار: (غار اور کہف میں فرق یہ ہے کہ غار چھوٹا ہوتا ہے اور کہف وسیع) جائے پناہ۔

◯ اصحاب الکهف: غار میں سات سونے والے۔

**کهك:** ۱۔ کَهْکَهَ المقرورُ: سردی زدہ شخص کا سانس سے ہاتھوں کو گرم کرنا۔ ـ الشیئَ: گرم ہونا۔ شَیْخٌ کَهْکَهٌ: بوڑھا جو سردی کھائے ہوئے ہاتھوں کو سانس سے گرم کرے۔ الکَهْکَهَةُ (مص): حرارت۔

۲۔ کَهْکَهَ الاسدُ او البعیرُ: کہ کہ کی آواز نکالنا۔ الکَهْکَهَةُ: شیر یا اونٹ کی آوازوں کی نقل۔

۳۔ تَکَهْکَهَ عنه: ضعیف و کمزور ہونا۔ الکَهْکَاهُ والکَهْکَاهَةُ: ضعیف، خوفناک۔

**کهل:** ۱۔ کَهَلَ ـ کُهُوْلًا و کَهُلَ ـ کُهُوْلَةً: ادھیڑ عمر ہونا۔ کَاهَلَ مُکَاهَلَةً الرجُلُ: ادھیڑ عمر ہونا۔ تَکَهَّلَ النباتُ: پودے کا پوری لمبائی کا ہونا۔ اِکْتَهَلَ: ادھیڑ عمر کا ہونا۔ ـ النباتُ: پودے کا پوری لمبائی کا ہونا۔ الکَهْلُ ج کَهْلُوْنَ و کُهُوْلٌ و کِهَالٌ و کُهْلَانٌ و کُهَّلٌ: جس کی عمر تقریباً تیس سے پچاس سال ہو۔ ادھیڑ عمر (شخص) الکَهْلَةُ ج کَهْلَاتٌ و کَهَلَاتٌ: کَهْل کی مونث۔ ادھیڑ عمر (عورت) الکُهُوْلَةُ والکُهُوْلِیَّةُ: کہالت کی حالت، ادھیڑ عمر۔

۲۔ کَاهَلَ مُکَاهَلَةً الرجُلُ: شادی کرنا۔

۳۔ الکَاهِلُ ج کَوَاهِلُ (ع ا): گردن کے قریب پیٹھ کا بالائی حصہ۔ کَاهِلُ القَوْمِ: قوم کا معتمد، کہا جاتا ہے۔ فُلَانٌ شَدِیْدُ الکَاهِلِ: فلاں صاحب شوکت و وقعت ہے۔ الکَهُوْلُ (ح): مکڑی۔

◯ کاهل: ثَقَلَ کَاهِلَهُ: پر بوجھ ڈالنا، لادنا، کو زیر بار کرنا۔ ثَقَلَ کَاهِلَ المِیزَانِ: بجٹ پر بوجھ ڈالنا۔ تخفیف العبء عن کاهله: کسی شخص یا چیز سے بوجھ اتار دینا۔

**کهم:** ۱۔ کَهَمَ ـ کَهْمًا تِ الشدائدُ فلانًا: کو خوف دلانا، آگے بڑھنے سے بزدل بنانا۔ کَهُمَ ـ کَهَامَةً الرجُلُ: لڑائی اور مدد سے سستی کرنا۔ کَهِمَ ـ کَهَامَةً و کُهُوْمًا: کمزور ہونا۔ السیفُ: کند ہونا۔ کَهُمَ ـ کَهَامَةً و کُهُوْمًا: کمزور ہونا۔ السیفُ: کند ہونا۔ کَهُمَ ـ کَهَامَةً و تَکَهَّمَ الرجُلُ: لڑائی اور مدد سے سستی کرنا۔ اَکْهَمَ بصرُهُ: کی نگاہ کمزور ہونا۔ الکَهَامُ والکَهِیْمُ: سست، عمر رسیدہ، جس کے پاس کوئی مال نہ ہو۔ اور جمع کی صورت میں بھی قَوْمٌ کَهَامٌ، کہا جاتا ہے۔

۲۔ کَهْمَسَ الرجُلُ: چلنے میں دونوں پاؤں کو قریب قریب رکھنا، چلنے میں غبار اڑانا۔ الکَهْمَسُ (ح) شیر (ح) بھیڑیا، بدصورت، پست قد مرد۔

◯ کَهَامَة: کمزوری، ناتوانی، دھار کا کند ہونا، تھکاوٹ، تھکن۔

**کهن:** ۱۔ کَهَنَ ـ کَهَانَةً و تَکَهَّنَ تَکَهُّنًا و تَکْهِینًا لفلان: کو غیب کی باتیں بتلانا۔ کَهُنَ ـ کَهَانَةً: کاہن ہونا یا کہانت طبیعت ثانیہ بن جانا۔ الکَاهِنُ (فا): دوسرے کے کام کا متکفل اور اس کی ضرورت پوری کرنے کی کوشش کرنے والا۔ الکَاهِنُ ج کَهَنَةٌ و کُهَّانٌ: جو اسرار معرفت اور احوال غیبیہ جاننے کا دعوی کرے۔ ـ عند الیهود و عبدة الاوثان: پروہت۔ عند النصاری: پادری جو کہنوت کے درجہ پر ہو (یہ لفظ یا تو عبرانی لفظ کُهِنَ سے ماخوذ ہے یا سریانی لفظ کُهْنَا سے)۔ الکِهَانَةُ: کاہن کا پیشہ۔ الکَهْنُوْتُ: کہانت، کاہن کا رتبہ۔ سِرُّ الکَهْنُوْتِ: مقدس گرجوں کی سات مذہبی رسموں میں سے ایک۔ جس کے ذریعے کاہن (پادری) حضرت عیسیؑ کے جسم اور خون کی عشائے ربانی میں پڑھی جانے والی دعاء کی تلاوت میں تقدیس اور گناہوں سے بریت کا فریضہ سرانجام دیتا ہے۔ (سریانیہ)

۲۔ کَاهَنَ مُکَاهَنَةً: لطف و کرم سے پیش آنا۔

۳۔ الکُهَیْنُ: قبیح صورت شخص (عامیہ)۔

◯ تَکَهَّنَ ب: کی پیشین گوئی کرنا، پیش گوئی کرنا، کے واقع ہونے (عموماً ناگوار) کی علامت ہونا۔ کَهَانَة: پیش گوئی، پیشین گوئی۔ کِهَانَة: غیب دانی، قسمت کا حال بتانا۔ کَهْنُوت: دینی پیشوائی، دینی پیشواؤں کا نظام۔ رجال الکهنوت: پادری لوگ، تمام پادری۔ کَهْنُوتِی: دینی پیشوائی سے متعلق، مُلائی، مُلایانہ، پادریوں سے متعلق۔ مَکْهَن: دار الاستخارہ۔ کَاهِن جمع کُهَّان و کَهَنَة: غیب داں، قسمت کا حال بتانے والا، کاھن، پادری، پیش گوئی کرنے والا۔ رئیس الکَهَنَة و کبیرُ الکَهَنَة: بڑا پادری۔ مُتَکَهِّن: غیب دان، قسمت کا حال بتانے والا، پیش گوئی کرنے والا۔

◯ کُهْنَة: چھیتڑے کاٹ، کباڑ، ردی مال، چیتھڑے کیا

ہوا، پھٹا پرانا۔ کُھنجی: چیتھڑے جمع کرنے والا۔

کھی: کَھِیَ یَکْھٰی کَھًی: کے چہرے میں جھائیں ہونا۔ الاَکھی: چہرے میں جھائیں والا۔ جس کے منہ سے بدبو آئے۔

۲۔ کَھِیَ یَکْھٰی کُھِیًّ: کمزور رہنا، بزدل ہونا۔ اَکْھٰی عن الطعام: سے رک جانا۔ اِکْتَھٰی اِکْتِھَاءً ہٗ: کی تعظیم واجلال کرنا، یہ اکھی (بزدل) سے ماخوذ ہے کیونکہ کمزور بڑے کے سامنے بات نہیں کرسکتا۔ الاَکْھٰی: کمزور، بزدل

۳۔ کَاھٰی مُکَاھَاۃً الرجُلَ: باہم فخر کرنا۔ الاَکْھَاءُ: شرفاء

۴۔ اَکْھٰی الرجُلُ: انگلیوں کے اطراف کو سانس سے گرمی پہنچانا۔

۵۔ اَلْاَکْھٰی: بے شگاف پتھر۔

◌ کِھَایَۃ: تیونس کا ضلع، کاھیۃ جمع کَوَاہٍ: ضلع کا افسر اعلیٰ ڈپٹی۔

کیء: کَاءَ یَکُوْءُ کَوْءًا و کَاْوًا عنہ: سے خوف کرنا، کے مقابلہ میں بزدل ہونا۔ اَکَاءَ اِکَاءً و اِکَاءَۃً ہٗ: کسی کام پر اچانک پہنچنا اور پھر خوف سے چھوڑ دینا۔ الکَاءُ والکَاءۃُ والکَیْئُ والکَیْئَۃُ: کمزور دل والا، بزدل۔

◌ کُوَۃ جمع کُوَات و کُوًی و کِوَاء: چھوٹی کھڑکی، موکھا، سوراخ، روزن، بالائی کھڑکی، سقفی روشندان جھانکنے کا سوراخ۔

◌ کَوَالِینی جمع کوالینیۃ: قفل ساز، تالوں والا۔

کوب: کَابَ یَکُوْبُ کَوْبًا و اِکْتَابَ: بے دستہ کٹورہ پیالہ یا کوزہ سے پانی پینا۔ الکُوْبُ ج اَکْوَابٌ: بے دستہ کوزہ، کٹورہ، پیالہ۔ الکُوْبَۃُ: ڈگڈگی

۲۔ کَوَّبَ الشیئَ: کوبے سے کوٹنا۔ الکُوْبَۃُ: دوا وغیرہ پیسنے کا بٹا۔

۳۔ الکُوْبَانُ: فارسیوں کا لباس (عامیہ) لَکُوْبَۃٌ: فوت شدہ پر حسرت وافسوس۔ الکُوْبَۃُ: شطرنج، نرد۔

◌ کُوب جمع کواب: (پینے کا) گلاس، پیالی، پیالہ، جام کُوبۃ: پینے کا گلاس، پان کی شکل کا تاش۔ کُوبَرْتَۃ: عرشہ جہاز، کوبری جمع کباری: پل۔

◌ کوبنھاج: کوپن ہیگن (فرانس کا ایک شہر) کوبنھاج: بمعنی بالا

◌ کُوبِیَا: کاپی قَلَمُ کوبیا: کاپنگ پنسل، آمٹ پنسل

◌ کوبیل: سنگریزوں کا فرش، صاف سنگریزے۔

◌ کوبیۃ: کاپی۔

◌ الکویت: کویت (ایک ملک کا نام)

◌ کُوتَر جمع کَوَاتِر: دو ستولوں والی کشتی۔

کوث: ۱۔ کَوَّثَ الزرعُ: کھیتی کا چار پانچ پتوں والی ہونا۔ الکُوْثُ: جوتا۔ الکُوْثَۃُ: فراخی، زرخیزی۔

۲۔ تَکَوْثَرَ الغبارُ: زیادہ اور تہ بتہ ہونا۔ الکَوْثَرُ: بہت اور تہ بتہ، یا گھنا و گنجان چیز۔ بہت اور تہ بتہ غبار، بہت بڑا فیاض سردار، ایک نہر جس کے متعلق کہا جاتا ہے کہ وہ جنت میں ہے، شیریں پانی۔

۳۔ الکَوْثَل والکَوْثَل: جہاز کا پچھلا حصہ۔

◌ کَوثَۃ: زرخیزی، بہتات، فراوانی، وفور، افراط۔

◌ کَوثَر: بہت، فراخ، کشادہ، وسیع، کثیر، وافر، فراواں، بڑی مقدار۔

◌ کَوثَل: جہاز کا دنبالہ۔

کوح: ۱۔ کَاحَ یَکُوْحُ کَوْحَاۃً: پرلڑائی میں غالب آنا۔ ۔ الشیئَ: کو پانی میں ڈبونا، مٹی میں دبانا۔ کَوَّحَ ہٗ: کو غالب بنانا۔ ۔ فلاناً: کو ذلیل کرنا، رد کرنا۔ الزمامُ البعیرَ: نکیل کا اونٹ کو مغلوب کرنا۔ کَاوَحَ مُکَاوَحَۃً: سے گالی گلوچ کرنا۔ سے لڑائی کرنا اور اس پر غالب آنا۔ اَکَاحَ اِکَاحَۃً ہٗ: سے لڑنا، پر غالب آنا، کو ہلاک کرنا۔ تَکَاوَحَ الرجلان: باہم جنگ وجدال کرنا۔

۲۔ الکَاحُ والکِیحُ ج کُیُوْحٌ و اَکْیَاحٌ: دامن کوہ کہا جاتا ہے: رَجَعَ اِلٰی کُوْحِہٖ: یعنی پہلے اس نے کچھ بھلائی کی پھر باز رہا۔

کوخ: الکُوْخُ ج اَکْوَاخٌ و کُوْخَانٌ و کِیْخَانٌ و کِوَخَۃٌ: جھونپڑی (اسی سے ہے۔ کُوْخُ الصَّائِد: شکاری کی جھونپڑی، کھیت یا باغ کی جھونپڑی جس کو کاشت کار کھیت کی حفاظت کے لئے اور باغبان باغ کی حفاظت کے لئے بنالیا کرتے ہیں۔ الکَاخ ج اَکْوَاخٌ و کُوْخَانٌ و کِیْخَانٌ و کِوَخَۃٌ: جھونپڑی۔ لَیْلَۃٌ کَاخٌ: تاریک رات۔ الکَاخِیَۃُ ج کَوَاخ عند ارباب السیاسۃ: والی کا معتمد، محافظ اسرار، یہ اصل میں کتخدا تھا تحریف ہو کر کاخیہ بن گیا (فارسیہ)

کود: ۱۔ کَادَ یَکُوْدُ کَوْدًا بنفسہ: جان دینا۔

۲۔ کَادَ یَکُوْدُ کَوْدًا ہٗ: کو منع کرنا۔

۳۔ کَادَ یَکَادُ کَوْدًا و مَکَادًا و مَکَادَۃً: فعل کرنے کے قریب ہونا اور نہ کرنا جیسے کَادَ یَضْرِبُ: مارنے کے قریب ہوا مگر مارا نہیں اور یہ افعال مقاربہ میں سے ہے اور اس کے خبر کے ساتھ حرف اَنْ بہت کم آتا ہے اور کبھی ارادہ کے معنی میں بھی آتا ہے اور اسی سے ہے۔ اَکَادُ اُخْفِیْھَا یعنی میں نے اس کو پوشیدہ کرنے کا ارادہ کیا ہے اور عُرِفَ مَایَکَادُ مِنْہُ: یعنی جو ارادہ کیا جائے معلوم ہو جانا اور کَادَ کبھی زائد ہوتا ہے اور کلام کا صلہ واقع ہوتا ہے جیسے۔ لَمْ یَکَدْ یَرَاھَا: یعنی لَمْ یَرَھَا، کے معنی میں اور کَادَ کے عوض میں کِیْدَ یَفْعَلُ کَذَا بھی سنا گیا ہے۔ المَکَادَۃُ (مص) کہا جاتا ہے۔ لَامَھَمَّ لِیْ وَلَا مَکَادَۃَ: نہ تو مجھے اس کا قصد ہے اور نہ اس کے قریب ہوں۔

۴۔ کَوَّدَ الشیئَ: کو جمع کرنا اور ایک ڈھیر بنانا۔ الکُوْدَۃُ: مٹی وغیرہ کا تودہ۔

۵۔ اِکْوَادَّ۔ اِکْوِیْدَادًا: بوڑھا ہونا اور کانپنا۔

۶۔ الکَوْدَنُ ج کَوَادِنُ، الکَوْدَنِیُّ (ح) غیر اصیل گھوڑا، ہاتھی۔

کوذ: کَوَّذَ الازارُ: ازار کا گرنا اور ران کے اوپر والے حصہ تک آجانا۔ الکَاذۃ: ران کے اوپر کا ابھرا ہوا گوشت۔ الکَاذِیُّ (ن): کیوڑہ۔

◌ کاد: یَکادُ اَن: کرنے لگنا، کَادَ یَمُوْتُ: وہ تقریباً مرگیا کِدْتُ اَذْھَبُ: میں تقریباً چلا گیا یکاد یکون فی حکم العدم: یہ تقریباً کالعدم ہے۔ ماکاد یقوم: جیسے ہی وہ اٹھا۔ لَاتَکادُتری: تم مشکل سے کبھی دیکھو گے، جس لمحے تم دیکھو لم یکد یَرَاھَا: جیسے ہی اس نے اسے دیکھا، جس لمحے اس نے اسے دیکھا۔ لم یکد: ...... حتی ماکاد: ...... حتی، جیسے ہی، جس لمحے۔ وہ بالکاد: تقریباً، قریب، قریب،

◌ کُودِیَۃ زار: زار روس کی رسومات کی خاتون قائد۔

کور: ۱۔ کَارَ یَکُوْرُ کَوْرًا العمامۃَ و نحوھا علی رأسِہٖ: سر پر پگڑی وغیرہ باندھنا۔ ۔ الحمّالُ الکَارَۃَ: قلی کا گٹھڑی اٹھانا۔ ۔ الارضَ: زمین کھودنا۔ کَوَّرَ ہٗ: کو پچھاڑنا، نیزہ مار کر گرادینا۔ ۔ العمامۃَ: سر پر پگڑی باندھنا، اس سے ہے۔ تکویر الحساب: متفرق چیزوں کو ایک ہی مجموعہ میں جمع کرنا۔ المتاعَ: کو تہ بتہ رکھنا۔ اللّٰہُ اللیلَ علی النھار: رات کو دن میں داخل کرنا۔ کُوِّرَتِ الشمسُ: آفتاب کی روشنی لپیٹا جانا اور بقول بعض مضمحل کیا جانا اور جاتا رہنا۔ تَکَوَّرَ: گرنا، پچھاڑا جانا۔ اِکْتَارَ اِکْتِیَارًا: عمامہ باندھنا۔ ۔ الشیئُ: بعض کو بعض پر پٹکنا۔ ۔ الرجُلُ: پچھاڑا جانا، گرنا، کہا جاتا ہے۔ کَوَّرَہٗ فَاکْتَارَ: یعنی اس نے اسے پچھاڑا تو وہ گر گیا۔ اِسْتَکَارَ اِسْتِکَارَۃً: اپنی پیٹھ پر گٹھڑی اٹھانا۔ الکَارَۃُ ج کَارَاتٌ: غلہ کی ایک معلوم مقدار۔ ۔ من الشیاب: دھوبی کی کپڑوں کی گٹھڑی۔ الکَوْرُ (مص) ج اَکْوَارٌ: عمامہ کا پیچ، بڑی جماعت، اونٹوں یا گائیوں کا گلہ، زیادتی (کور العمامۃ: سے ماخوذ) الکُوْرُ: بھڑوں کا چھتہ۔

الكُورُ ج اَكْوَارٌ واَكْوُرٌ و كِيرَانٌ و كُورَانٌ: مٹی کی انگیٹھی۔ الكُورَةُ ج كُوَرٌ: قصبہ۔ الكُوَارَةُ: شہد کی مکھیوں کے لئے ٹہنی یا مٹی کا بنایا ہوا گھروندہ یا موم سمیت شہد، آٹے یا گندم کا ذخیرہ کر کے رکھنے کی مٹی کی کوٹھی الكِوَارَةُ: پگڑی یہ الكُوَّارَةُ: شہد کی مکھیوں کیلئے ٹہنی یا مٹی کا بنایا ہوا گھروندہ یا موم سمیت شہد۔ المِكْوَرُ و المِكْوَرَةُ: پگڑی۔ المُكَوْرَى والمِكْوَرِيُّ مونث مُكَوْرِيَةٌ: چوڑے بدن کا پست قد۔

۲۔ كَارَ يَكُورُ كَوْرًا في مشيته: تیز چلنا۔ كَارَ كِيَارًا الفرسُ ذَنَبَهُ: گھوڑے کا دوڑنے میں دم اٹھانا۔ اِكْتَارَ اِكْتِيَارًا الفرسُ: دوڑنے میں دم اٹھانا۔ — الرجلُ: تیز چلنا۔ اِسْتَكَارَ اِسْتِكَارَةً: تیز چلنا۔ الكُوَارَةُ: تیز دوڑ۔

۳۔ كَارَ كَارَةً عنه: کوضعیف وکمزور سمجھنا۔ ذلیل کرنا۔ الكُورُ و المَكْوَرُ: اونٹ کا کجاوہ یا کجاوہ مع سامان۔

۴۔ تَكَوَّرَ: تیز گزر جانا۔ اِكْتَارَ اِكْتِيَارًا الرجلُ للرجلِ: کو گالی دینے کے لئے آمادہ ہونا۔

۵۔ الكَارُ ج كَارَاتٌ: ایک قسم کا جہاز۔ — عند العامة: صنعت وحرفت (فارسیہ) الكُورُ: طبیعت، عادت، کہا جاتا ہے۔ لَهُ كَوْرٌ كَرِيمٌ: اس کی طبیعت اچھی ہے۔ المَكْوَرِيُّ والمِكْوَرِيُّ: مونث مَكْوَرِيَةٌ: کمینہ۔ الكُورَارُ: ایک نباتاتی زہر جسے جنوبی امریکہ کے اصلی باشندے تیروں کو زہر آلود کرنے کے لئے استعمال کرتے ہیں۔

○ كَوَّرَهُ: کو لپیٹنا، کنڈل بنانا، لپیٹ کر گولا بنانا۔ — هُ: (پگڑی) باندھنا۔ — هُ: کو گول بنانا، گیند کی شکل کا بنانا۔ قبضتَهُ: اپنی (مٹھی) بھینچنا۔ تَكَوَّرَ: گول ہو جانا، گیند کی شکل کا ہونا یا ہو جانا، کروی ہونا یا ہو جانا، لوٹ پوٹ ہونا، ڈھیر ہونا۔ كُور جمع اَكْوَار واَكْوُر و كِيران: اونٹ کی پالان، کاٹھی، بھٹی (دھاتوں کو گلانے کی)، بھٹی، تنور، دھونکنی، كُورَة جمع كُوَر ضلع، دیہاتی علاقہ، قصبہ گاؤں، گیند، كُوَارَة جمع كَوَائِر: چھتا (شہد کی مکھی کا) كُورَوِي: گیند کی شکل کا، کروی۔ مِكْوَر و مِكْوَرَة: پگڑی۔ مُكَوَّر: گیند کی شکل کا، گول، کروی۔ بِالكُورَجَة: ڈھیر کے حساب سے، سارا ہی ایک بار۔ تھوک۔

○ كوردُون جمع كوردونات: فیتہ، ڈوریہ، ڈوری، لیس، فیتہ، گوٹ، کناری۔

○ كُورُس: گلوکاروں کا طائفہ (مجازاً): گرجے کی بھجن منڈلی۔ كُورسِه جمع كورسيهات: زنانہ زیر جامہ۔ كُورك و كُورِيك: بیگار

○ كورنيش: دیکھو کرنیش

○ كوريا: ایک ملک کا نام كوري: کوری کوریائی۔

كوز: كَازَ يَكُوزُ كَوْزًا: کوزے سے پینا۔ — الشيئَ: کو جمع کرنا۔ تَكَوَّزَ القومُ: قوم کا اکٹھا ہونا۔ اِكْتَازَ: کوزے سے پینا۔ — الماءَ: پانی کو کوزے سے لے لینا۔ الكُوزُ ج اَكْوَازٌ و كِيزَانٌ و كِوَزَةٌ: کوزہ (ارامیہ)۔ مُكَوَّزُ الرَّأسِ: لمبے سر والا۔

۲۔ الكَازُ: پٹرول (عامیہ)۔ عند الاساكفة: چمڑا کانٹ چھانٹ کرنے کی موچی کی رامی (فارسیہ)۔

كوس: ا۔ كَاسَ يَكُوسُ كَوْسًا على رأسه: سر کے بل الٹ پڑنا۔ — في البيع: قیمت گھٹانا، کہا جاتا ہے۔ لَاتَكُسْنِي يافلان في البيع: یعنی اے فلاں میرے لئے قیمت مت گھٹانا۔ — واَكَاسَ اِكَاسَةً هُ: کو پچھاڑنا۔ كَوَّسَ الشيئَ علىٰ رأسه: کو سر پر اوندھا کرنا۔ تَكَوَّسَ الرجلُ: سرنگوں ہونا۔

۲۔ كَاسَ يَكُوسُ كَوْسًا البعيرُ: ایک ٹانگ کے زخمی ہونے کی وجہ سے تین ٹانگوں پر چلنا۔ — في السير: آہستہ آہستہ چلنا کہا جاتا ہے: فلان يَكُوسُ في السَّيرِ: فلاں چلنے میں دیر کرتا ہے۔ الكُوسِيُّ من الخيل: چھوٹی ٹانگوں والا گھوڑا مونث كُوسِيَّةٌ۔

۳۔ كَاسَ يَكُوسُ كَوْسًا ت الحيَّةُ: سانپ کا کنڈلی مارنا۔ تَكَاوَسَ لحمُهُ: گوشت کا تہہ بہ تہہ ہونا۔ — العشبُ: گھاس کا گنجان اور بہت ہونا۔ لُمْعَةٌ كَوْسَاءُ ج كُوسٌ: آپس میں لپٹا ہوا خشک گھاس کا مٹھا۔ رَمَلٌ كُوسٌ: تہہ بہ تہہ جما ہوا ریت۔ المَكَاسُ: سانپ کے کنڈلی مارنے کی جگہ۔

۴۔ اِكْتَاسَهُ عن حاجته: کو ضرورت سے روکنا۔

۵۔ الكَاسُ: كَأْسٌ: کا مخفف بمعنی پیالہ۔ الكَوْسُ: دریا کا تلاطم، ڈوبنے کے قریب ہونا۔ الكُوسُ ج كُوسَانٌ: ڈھول، ایک مثلث پیمانہ جس کو بڑھئی استعمال کرتے ہیں اسے عام طور پر زاویہ کہتے ہیں (فارسیہ) الكُوسَا واحد كُوسَاةٌ (ن) امریکی اصل کی کھیرے کی طرح لمبی شکل کی سبزی جسے پکا کر کھایا جاتا ہے عام لوگ ایک کو كوساية کہتے ہیں۔ المِكْوَسُ ج مَكَاوِسُ: چکی کے پتھر درست کرنے کی چھینی۔

۶۔ كَوْسَجَ وتَكَوْسَجَ الرجلُ: کوسج ہونا۔ الكَوْسَجُ جمع كَوَاسِجُ: صرف تھوڑی پر داڑھی والا، کم دانتوں والا، آہستہ چلنے والا گھوڑا۔ (ح): ایک قسم کی مچھلی جس کی ناک آرے کی طرح ہوتی ہے۔

كوش: كَاشَ يَكُوشُ كَوْشًا عنه ... سے بہت گھبرانا۔

عام لوگ کہتے ہیں۔ كاش اس وقت کہتے ہیں جب کوئی دنیا کی محبت شدت اختیار کر لے یا اس میں منہمک ہو جائے صفت کايش اور اسم كَوْشَةٌ ہے۔

○ كُوز جمع كِوَاز و كِيزَان: مٹی یا ٹین کا چھوٹا جگ۔ مگ، آبخورہ كوز الذُّرة: مکئی۔

○ كُوس جمع كوسات: چھوٹا ڈھول۔

○ كُوَيِّس: عمدہ، اچھا، خوب، نفیس، شاندار دلکش، حسین، خوبصورت، خوش انداز، خوبرو، خوبصورت اَكْوَس: زیادہ خوبصورت، زیادہ دلکش، نفیس تر، زیادہ شاندار۔

○ كَوسَج: کٹار مچھلی، تیغ ماہی۔

○ كُوشَة جمع كُوَش: بھٹہ، پژاوہ (خصوصاً): چونے کی بھٹی۔

كوع: كَاعَ يَكُوعُ كَوْعًا الكلبُ: گرمی کی وجہ سے کہنی پر چلنا، زخمی ہونے کی وجہ سے کلائی پر چلنا۔ كَوِعَ يَكْوَعُ كَوَعًا: بڑی کہنی والا ہونا، مڑی ہوئی کلائی والا ہونا، صفت اَكْوَعُ مونث كَوْعَاءُ ج كُوعٌ۔ كَوَّعَهُ بالسيف: کو تلوار مار کر کلائی ٹیڑھا کرنا۔ تَكَوَّعَت يَدُهُ: کی کلائی کا ٹیڑھا ہونا۔ الكَاعُ ج اَكْوَاعٌ (ع ا): انگوٹھے کی جانب کہنی کا کنارا۔ الكُوعُ ج اَكْوَاعٌ (ع ا): بمعنی۔ الكَاعُ — عند العامة: راستہ کا موڑ اس سے فعل بنا کر کہتے ہیں۔ كَوَّعَ: یعنی وہ تنگ گلی میں چلا۔ الكَوَعُ (مص): کلائی کی جانب ہتھیلی کا ٹیڑھا پن ایک ہاتھ کا دوسرے ہاتھ کے بالمقابل آنا، پاؤں کے انگوٹھے کا دوسری انگلیوں کی طرف جھکاؤ۔

○ كُوع و كاع جمع كِواع و كيعان: کلائی کی ہڈی، کہنی كُوع: پائپ کا کونہ (مڑا ہوا)، زاویہ، پائپ کا بل، (سڑک کا) موڑ، پائپ کا کونہ۔ لايعرف الكوع من البوع: اسے اپنی کہنی سے اپنے گھٹنے کا پتہ نہیں یعنی وہ بے وقوف ہے۔

كوف: كَافَ يَكُوفُ كَوْفًا الاديمَ: چمڑے کے کناروں کو ملا کر سینا۔ كَوَّفَ الرجلُ: کوفہ میں آنا۔ — الكَافَ: حرف کاف لکھنا۔ تَكَوَّفَ القومُ تَكَوُّفًا وكَوْفَانًا على غير القياس: جمع ہونا۔ — الرجلُ: اہل کوفہ کے مشابہ ہونا یا اہل کوفہ کی طرف منسوب ہونا۔ الكُوفَةُ: ریت کا گول سرخ ٹیلہ، عراق کا ایک تاریخی شہر۔ الكُوفِيُّ: کوفہ کی جانب منسوب، اور اسی سے ہے خط کوفی۔ الكُوفِيُّونَ: کوفہ کے نحوی حضرات۔ الكُوفِيَّةُ: کوفی کا مونث، سر پر لپیٹنے کا رومال اور عوام اسے الكَفِيَّةُ کہتے ہیں۔ بعض کے نزدیک یہ لفظ عربی ہے اور کوفہ سے منسوب ہے جبکہ بعض کہتے ہیں یہ لفظ

اصل میں اٹلی زبان میں کوفا تھا جس کا معنی ٹوپی کے ہیں بعد میں اسے عربی الفاظ میں شامل کرلیا گیا۔ الکُوفَانُ و الکَوَفَانُ و الکَوَّفَانُ: ریت کا گول ٹیلہ، گول چیز، نرکل بانس ولکڑی کا جھنڈ، کہاجاتا ہے۔ظَلُّوْا فِیْ کُوفَانٍ مِنْ اَمْرِھِمْ: ان کا معاملہ گڑبڑ ہوگیا، اورکہاجاتا ہے۔اَلنَّاسُ کُوْفٰی فِیْ مِنْ اَمْرِھِمْ: لوگ گڑبڑی میں ہیں

۲۔کَوَّفَ ــــ الادیمَ: چمڑے کوٹکڑے ٹکڑے کرنا ــــ الشیئَ: علیحدہ کرنا۔

۳۔الکُوفَانُ و الکَوَفَانُ و الکَوَّفَانُ: عزت وشوکت، (کہاجاتا ہے۔ھُمْ فِیْ کُوفَانٍ مِنْ ذَالِکَ: یعنی وہ لوگ اس سے عزت وشوکت میں ہیں۔) مشقت۔

۴۔کَوْفَلَتِ المرأۃُ ابنَھَا: عورت کا اپنے بیٹے کو کافولیۃ میں لپیٹنا۔الکافولیۃ: مربع شکل کا سفید کپڑے کا ٹکڑا، جس میں بچوں کو لپیٹا جاتا ہے۔ (عامیہ)

○ تکَوَّفَ: بھیڑ کی شکل میں اکٹھا ہونا۔

کوک: ا۔الکُوکَۃُ (ن): دو سے تین میٹر تک اونچا بیضوی شکل کے پتوں والا ایک پودا جس سے کوکین نکالی جاتی ہے۔الکُوکَائِیْنُ: کوکا کے درخت سے نکالا جانے والا مواد جو طب میں مقامی نشہ آور دوا کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔نشئی لوگ اس کے متمنی ہوتے ہیں۔

۲۔کَوْکَبَ الحدیدُ: چمک اٹھنا، چم چم کرنا۔الکَوْکَبُ ج کَوَاکِبُ (فلک) ستارہ، تلوار، پانی، گرمی کی شدت، لوہے کی چمک دمک سردار قوم، شہسوار، قید خانہ، ہتھیار بند آدمی، باغ کے شگوفے بحرتعین البلوغ لڑکا، آنکھ کا پھولا، فوج کا یونٹ۔کَوْکَبُ البئر: کنویں کا سوت، کہاجاتا ہے۔ذَھَبُوْا تَحْتَ کُلِّ کَوْکَبٍ: وہ منتشر ہوگئے۔یوم ذو کواکب: سختیوں والا دن یعنی مصائب اس قدر طویل اور سخت ہوگئے حتی کہ دن کو تارے نظر آنے لگے۔الکَوْکَبَۃُ (فلک): ستارہ، ایک کلی۔المُکَوْکَبُ: آنکھ کے پھولے والا۔

۳۔الکَوْکَبُ ج کَوَاکِبُ: لمبی نباتات، پہاڑ، چیز کا بڑا حصہ۔الکَوْکَبَۃُ: جماعت۔

۴۔کَوْکیٰ کَوْکَاۃً الرجُلُ: تیز چلنے میں جھومنا۔پستہ قد کا دوڑنا۔الکَوْکَاۃُ و الکُوَاکِیَۃُ: پستہ قد۔المُکَوْکِیْ: بے برکت، کیکڑا۔

○ کولومبو: کولمبو، سیلون کا دار الحکومت۔

○ کولومبیا: ایک ملک کا نام

○ کولونیا: ہلکی خوشبو کی ایک قسم۔

○ کولیرا: ہیضہ

○ کُولیس جمع کَوَالِیس: سٹیج وغیرہ کے پیچھے منقش پردہ وَرَاءَ الکوالیس: پس پردہ، سٹیج کے پیچھے (مجازا)

○ کوالین: کالون کی جمع: (دروازے کا) قفل۔

کول: تَکَوَّلَ القومُ: اکٹھا ہونا۔تَکَوَّلَ وانکَالَ انْکِیَالًا القومُ علیہ: کسی پر مار پیٹ اور گالی گلوچ سے ٹوٹ پڑنا۔تَکَاوَلَ الرجُلُ: کوتاہی کرنا۔

الکُوْلَۃُ (ن): استوائی افریقہ کا ایک درخت جو گرم خطوں میں کاشت کیا جاتا ہے اس کا پھل جوجوزہ الکُولا کہلاتا ہے۔دل اور پٹھوں کی تحریک ونشاط کے مادہ کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔الکُوْلَانُ والکُوْلَانُ واحد۔کُوْلَانَۃٌ: (ن) بردی نام کی ایک گھاس۔الاَکْوَلُ ج اَکَاوِلُ: پہاڑ کی مانند بلند زمین۔

○ کوف: تکَوَّفَ: بھیڑ کی شکل میں اکٹھا ہونا الکُوفۃ: (عراق کے ایک شہر کا نام، کوفہ، کوفی: کوفی خط، الکوفیون: کوفہ کے نحوی۔

○ کُوک: پتھر کا کوئلہ، نیم سوختہ کوئلہ

○ کَوْکَبٌ جمع کَوَاکِبُ: ستارہ (مجازا) فلمی ستارہ، سٹیج وغیرہ کا ستارہ، آنکھ کا پھولا، کوکب سینمائی: فلم سٹار۔کَوْکَبَۃٌ: ستارہ، گروہ، فوجی دستہ، پارٹی جمع کَوَاکِبُ: زرہ پوش یونٹوں اور سواروں کے رسالہ کا دستہ (سکواڈرن) کوکبی: ستارہ شکل کا، ستارہ جیسا، ستارے کی مانند، ستاروں کا، ستاروں سے بھرا ہوا، ستاروں کے متعلق۔

○ کَوْکْتِیل: کوکٹیل، ملی جلی شراب، ملے جلے پھلوں کا رس۔

کوم: ا۔کَوَّمَ تَکْوِیْمًا التراب: مٹی کو جمع کرنا اور تودہ تودہ کرنا۔ــ المتاعَ: سامان کا ڈھیر لگانا۔ــ ثیابَہٗ فی ثوبٍ واحدٍ: کپڑوں کو ایک کپڑے میں باندھنا۔اِکْتَامَ اکتیامًا الرجُلُ: پیر کی انگلیوں کے اطراف پر بیٹھنا۔الکُوْمُ ج اَکْوَامٌ: اونٹوں کا گلہ، بلند جگہ، (ٹیلہ کی طرح)۔الکُوْمَۃُ والکَوْمَۃُ ج کُوَمٌ واَکْوَامٌ: مٹی وغیرہ کا ڈھیر۔الاَکْوَمُ: مونث کَوْمَاءُ ج کُوْمٌ: بلند، بڑی کوہان والا اونٹ۔

۲۔الکومِسْیُوْن: آڑھت، دلالی، کمشن۔فی اصطلاح السیاسیین: (سیاستدانوں کی اصلاح میں): ایک باقاعدہ گروہ جو سیاسی اور اتحادی دعووں پر غور کے بعد ان کے بارے میں رپورٹ مرتب کرتا ہے یا فیصلے صادر کرتا ہے۔) (اس کی عربی لجنۃ ہے۔) الکُوْمِسْیُوْنجِی: اشیاء درآمد کرنے والا۔ (ترکیہ)

○ کَوَّمَ ہ: کا ڈھیر لگانا، کو اکٹھا کرنا، جمع کرنا۔تَکَوَّمَ: ڈھیر لگنا، جمع ہونا، ڈھیر ہوجانا۔کَوْم جمع کُوَام و کِیمان: ڈھیر، انبار، پہاڑی، کیمان: بالخصوص، کوڑا کرکٹ کے ڈھیر کَوْمَۃ و کُومَۃ: جمع کُوَمات و کُوَم: ڈھیر، انبار، تودہ۔کومۃ الحطب: چِتا۔

○ کوماندان: کمانڈنٹ، کمانڈر

○ کومساری: دیکھو کمساری

○ کومسیونجی: آڑھت بیوپاری

○ کومودینو: بیڈ کے پہلو کی میز

○ کومیدیا: طربیہ، بزمیہ، کامیڈی Comedy

کون: ا۔کَانَ یَکُوْنُ کَوْنًا و کِیَانًا و کَیْنُوْنَۃً الشیئُ: نو پید ہونا، واقع ہونا، پایا جانا، ہونا۔کان افعال ناقصہ میں سے ہے مبتداء اور خبر پر داخل ہوتا ہے۔ مبتدا کو رفع اور خبر کو نصب دیتا ہے اور خبر کو مبتدا کے لئے ثابت کرتا ہے اور مبتدا کو کان کا اسم کہاجاتا ہے، جیسے کان زیدٌ قائما اور کبھی تامہ ہوتا ہے فقال اللّٰہ لِیَکُنْ نُوْرٌ فَکَانَ نُوْرٌ اور یہ ثَبَتَ کے معنی میں آتا ہے جیسے، کَانَ اللّٰہُ وَلَا شَیْئَ مَعَہٗ اور حَضَرَ کے معنی میں بھی جیسے وَاِنْ کَانَ ذُوْعُسْرَۃٍ فَنَظِرَۃٌ اِلٰی مَیْسَرَۃٍ اور وَقَعَ کے معنی میں جیسے مَاشَاءَ اللّٰہُ کَانَ اور یَنْبَغِیْ کے معنی میں جیسے مَاکَانَ لَکُمْ اَنْ تُنْبِتُوْا شَجَرَھَا اور استقبال کے معنی کے لئے جیسے یَخَافُوْنَ یَوْمًا کَانَ شَرُّہٗ مُسْتَطِیْرًا اور زمانہ ماضی کے لئے جیسے کَانَ فِی الْمَدِیْنَۃِ تِسْعَۃُ رَھْطٍ زمانہ حال کے لئے جیسے کُنْتُمْ خَیْرَ اُمَّۃٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ اور کبھی دوام واستمرار کا فائدہ دیتا ہے جیسے کَانَ اللّٰہُ غَفُوْرًا رَّحِیْمًا اور کہاجاتا ہے صَارَ اِلٰی کَانَ یعنی مرگیا، تثنیہ اور جمع میں کہاجاتا ہے صَارَا اِلٰی کَانَا اور صَارُوْا اِلٰی کَانُوْا اور کُنْتُ الکُوْفَۃَ یعنی میں کوفہ میں تھا۔مَنَازِلُ اَقْفَرَتْ کَاَنْ لَمْ یَکُنْھَا اَحَدٌ منازل خالی ہوگئے گویا جیسے کہ وہاں کوئی تھا ہی نہیں، وکُنَّاھُمْ بمعنی کُنَّا اِیَّاھُمْ دَخَلَ الامرُ فی خبر کان یعنی معاملہ گزر گیا۔کَوَّنَ تَکْوِیْنًا الشیئَ: کو پیدا کرنا، ایجاد کرنا۔تَکَوَّنَ: پیدا ہونا، ایجاد ہونا۔الکَائِنُ (فا): ہونے والا، واقعہ، حادثہ۔الکَائِنَۃُ ج کَائِنَاتٌ و کَوَائِنُ: الکائن کا مونث، حادثہ۔الکَائِنَاتُ: موجودات۔الکَوْنُ (مص) عالم وجود۔الکَوْنِیُّ۔ کَوْنٌ کی جانب منسوب۔الکُوْنِیُّ: لمبی عمر والا۔الکِیَانُ (مص): طبیعت فطرت۔التَّکْوِیْنُ: معدوم کو عدم سے وجود میں لانا۔سفر التکوین: بائبل کی پہلی کتاب (موسیٰ کے پانچ سفروں میں سے پہلا

الموسوم کتاب پیدائش)۔ ج تکاوِینٌ: صورت، ہیئت۔ الکُنتِیُّ ج کُنتِیُّوْنَ و الکُنتُنِیُّ ج کُنتُنِیُّوْنَ: عمر رسیدہ گویا کہ وہ اپنے قول۔ کُنتُ فِی شَبَابِی کَذَا و کَذَا: کی طرف منسوب کیا گیا ہے، تم کہتے ہو۔ اَصْبَحْتُ کُنتِیًّا: یعنی میں بڑی عمر والا ہو گیا، کُنتُنِیُّ میں نون وقایہ ہے تا کہ ضمہ ظاہر ہو جائے جس طرح کہ ضَرَبَنِیْ میں فتح ظاہر ہونے کے لئے نون لاتے ہیں۔ المَکَانُ ج اَمَاکِنُ و اَمْکِنَۃٌ و اَمْکُنٌ: (اخیر والا نادر ہے) کسی شئے کے ہونے کی جگہ۔ المکانۃ جمع مکانات: موضع، جگہ، مرتبہ۔ کہا جاتا ہے۔ مَکُوْنٌ فِیْہِ: یعنی اس میں موجود۔ المَکِیْنُ: مرتبہ والا، کہا جاتا ہے۔ فُلَانٌ مَکِیْنٌ عِنْدَ فُلَانٍ: فلاں فلاں کے نزدیک صاحب مرتبہ ہے۔

۲۔ کَانَ یَکُوْنُ کَوْنًا و کِیَانًا علی فلان: کا ضامن ہونا، ذمہ دار بننا۔ کَتَانَ اِکْتِیَانًا بفلان و علیہ: کا ضامن ہونا، ذمہ دار بننا۔ الکِیَانَۃُ: کفالت۔

۳۔ تَکَوَّنَ: متحرک ہونا۔

۴۔ اِسْتَکَانَ اِسْتِکَانَۃً لفلان: سے فروتنی کرنا، عاجزی کرنا۔

۵۔ کَیْوَانٌ (فلک) فارسی میں زحل کا نام۔

○ کَانَ ـ کَوْنًا و کِیَانًا و کَیْنُوْنَۃً: ہونا، واقع ہونا۔ کان ل: کا ہونا، کا حق ہونا، کی ملک ہونا، کا رکن یا فرد ہونا۔ کان لہ بیتٌ: اس کا ایک گھر تھا، وہ ایک گھر کا مالک تھا۔ ل: کے لئے صحیح آدمی ہونا، کا اہل ہونا۔ من: کے متعلق ہونا، کا جزو ہونا۔ علی: کا فرض ہونا، پر واجب ہونا، لازم یا لازمی ہونا۔ الی: کو دینا، سونپنا یا تفویض کیا جانا، کا حصہ ہونا، پر چھوڑا جانا۔ علی اَتَمِّ مایکون: انتہائی قابل فہم مکمل انداز میں، مکمل طور پر ممکن۔ اقوالھم اقرب ما تکون اِلی الصواب: ان کی باتیں بالکل ٹھیک ہیں، صداقت کے بڑی حد تک قریب ہیں۔ لم یکن ل یما کان ل: وہ کیلئے صحیح آدمی نہیں ہے یا نہ تھا، وہ کا اہل نہ تھا، کے قابل نہ تھا، غالباً ہونے والا نہیں یا نہ تھا۔ لم یَکُن لِیَصْعُبَ علیہ اَنْ: اس کے لئے مشکل نہ ہوتا کہ وہ، کوئی وجہ نہ تھی کہ وہ نہ کر سکتا۔ ما کان منہ الا ان۔ لم یکن منہ الا ان: اس کے پاس اس کے سوا کوئی چارہ نہ تھا کہ......کرنے کے لئے اس کے پاس کچھ نہ تھا مگر یہ کہ......اس نے اس سے زیادہ کچھ نہیں کیا۔ ما کان لہ ان: اس کے لئے کچھ کرنا ناممکن ہے یا تھا۔ وہ کے قابل نہیں یا نہ تھا۔ اَصْبَحَ فی خبرِ کان: غائب ہو جانا، کھو جانا، نظروں سے اوجھل ہو جانا، تقویم پارینہ ہونا، متروک ہونا، ماضی سے متعلق ہو جانا۔ کان و کان: رباعیوں پر مشتمل نظم کی ایک مقبول صورت۔ کَوَّنَ ہ: کو بنانا، تخلیق کرنا، وجود میں لانا، صورت دینا، کی تشکیل کرنا۔ تَکَوَّنَ: پیدا ہونا، صورت پانا، وجود میں آنا، بننا، صورت پذیر ہونا، ظہور میں آنا، بڑھنا، پختگی یا تکمیل کو پہنچنا۔ من: سے تیار ہونا، پر مشتمل ہونا، سے بنایا جانا۔ اِسْتَکَانَ: منکسر المزاج ہونا، عاجز ہونا، سخت بری حالت میں ہونا، اطاعت اختیار کرنا، تسلیم کرنا، معافی مانگنا، ذلیل ہونا، مطیع ہونا۔ الی: کا ہو رہنا۔ کَوْن جمع اَکْوَان: وجود، زندگی، ہستی، حادثہ، وقوع۔ الکون: دنیا، عالم موجودات، کائنات، کون و مکان۔ الکون الاعلی: باری تعالی، اللہ تعالی۔ لِکَوْنِہ مجنونًا: کیونکہ وہ پاگل ہے۔ مَعَ کَوْنِہ مجنونًا: اگر چہ (ہر چند، باوجودیکہ، گو) وہ پاگل ہے۔ کَوْنِی: کائنات، نظام کائنات سے متعلق، کائناتی، کونی۔ الاشعۃ الکونیۃ: کائناتی شعاعیں، فضائی کرنیں۔ نظام کونی: نظام کائنات، کارخانہ قدرت۔ کِیَان: وجود، ہستی، جوہر، اصل، طبیعت۔ اَلْیَکُوْن: مجموعہ، میزان۔ مَکَان جمع اَمْکِنَۃ و اَمَاکِن: جگہ، موقع محل، جائے وقوع محل وقوع، عبارت کا ٹکڑا، خطہ، حلقہ، موقع، آبادی (ریل گاڑی کے ڈبہ میں) نشست، حیثیت، اہمیت، وزن، فضائے بسیط، موجودگی، صورت حال، شرائط، حالات۔ مَکَانَ ــ: کی جگہ، کی جائے۔ لو کُنْتُ مکانک: اگر میں تمہاری جگہ ہوتا، اگر میں تو ہوتا۔ مکانہٗ: موقع پر، فوراً۔ مکانک: رک جا۔ فی کُلِّ مکانٍ: ہر جگہ۔ اَخْلَی مکانًا: راستہ یا جگہ دینا۔ اِحْتَلَّ مکانًا مَکِینًا: مضبوط حیثیت کا حامل ہونا۔ ھو من الشجاعۃ بمکان: وہ انتہائی بہادر ہے۔ ذلک من الأھمیۃ بمکان: یہ بہت اہم ہے۔ ھذہ النظریۃُ مِنَ الضعفِ بمکان: یہ نظریہ کسی حد تک کمزور ہے۔ مکان الشیءِ من نفسہ: کسی کے لئے کسی چیز کی اہمیت، کسی چیز کی اہمیت جو وہ کسی کے دل میں رکھتی ہو۔ مکان الحادث: موقع واردات، کارروائی کا مقام۔ اَمَاکِنُ وَعْرَۃ: سخت ناہموار علاقہ۔ مَکَانَۃ جمع مکانات: جگہ، محل، موقع، حیثیت، اثر، رتبہ، قدر و منزلت، عظمت۔ مکانۃ الصدر: برتری، اولیت، سبقت، فوقیت، ترجیح۔ مکانی: مقامی، لوکل۔ م کانیۃ: مکانیت۔ تَکْوِیْن: بنانا، تشکیل دینا، صورت دینا، وضع کرنا، بناوٹ، صورت، تشکیل، پیدائش، تخلیق، آفرینش، ایجاد، ابتدا، آغاز۔ جمع تکاوین: (چٹانوں کی) بناوٹ، ساخت۔ جمیل التکوین: خوش شکل، دیدہ زیب۔ سِفر التکوین: کتاب پیدائش (بائبل میں)۔ تَکَوُّن: ابتداء، آغاز، پیدائش، ظہور، اصل، ابھرنا، سر نکالنا، بڑھنا، بالیدگی، ترقی، ترتیب، بناوٹ۔ اِستکانۃ: اطاعت، فرمانبرداری، جمود، خاموشی سے برداشت، دستبرداری، تابع داری۔ کائن: شخص، موجود، زندہ، واقع، حسی، وجود، کل ذی روح، حیوان، انسان، بشر، جانور۔ جمع کائنات: چیز، موجود، جیتا جاگتا، زندہ۔ الکائِن المُطْلَق: واجب الوجود، قائم بالذات، حاکم علی الاطلاق، اللہ تعالی۔ الکائنات: پیدا شدہ چیزیں، کائنات، کون و مکان، دنیا، دنیا والے۔ کائنًا من کان: جو کوئی بھی ہو، جو بھی ہو، کوئی بھی ہو۔ کائنًا ما کان: یہ کچھ بھی ہو، کچھ بھی ہو۔ مُکَوِّن: پیدا کرنے والے، تخلیق کرنے والا۔ مُکَوَّن: بنایا ہوا، پیدا کیا ہوا، تخلیق شدہ۔ من: سے بنا ہوا، سے مرکب، پر مشتمل، سے تشکیل پایا ہوا، صورت دیا ہوا۔ مُسْتَکِین: ذلیل کیا ہوا، کچلا ہوا، فرمانبردار، اطاعت شعار، انقیاد پذیر، منقاد، راضی برضا۔

○ کونتراتو: اتفاق، موافقت، معاہدہ، عہدنامہ، میثاق، ٹھیکہ۔

○ کونکُرادتُو: مقروض اور قرض خواہ کے مابین تصفیہ، مصالحت، راضی نامہ۔

○ کُونْیَاک: کنیاک: فرانسیسی برانڈی (انگور کی شراب)

کوہ: کَاہَ یَکُوْہُ کَوْھًا الشیءَ: کا منہ سونگھ کر بو معلوم کرنا۔ کَوِہَ یَکْوَہُ کَوَھًا: متحیر ہونا۔ کَوَّہَ النار: آگ بھڑکانا۔ تَکَوَّہَ علیہ الامرُ: کیلئے وسیع ہونا اور متفرق ہونا۔

کوی: ۱۔ کَوَی یَکْوِی کَیًّا فلانًا: لوہے وغیرہ سے کی جلد کو داغ دینا۔ الثیاب: کپڑے پر استری کرنا۔ تِ العقربُ فلانًا: کو بچھو کا ڈسنا، تم کہتے ہو۔ کَوَانِی بعَیْنِہ: یعنی اس نے مجھے تیز نظر سے دیکھا۔ اَکْوَی اِکْوَاءً: زبان سے انسان کو تکلیف پہنچانا۔ کَاوَی مُکَاوَاۃً الرجلَ: باہم گالی گلوچ کرنا۔ اِکْتَوَی: داغ لگنا۔ ـ الرجلُ: اپنے آپ کو داغ لگانا۔ اِسْتَکْوَی فلانًا: سے داغ لگانے کو کہنا۔ ـ الرجلُ: کے داغے جانے کا وقت قریب ہونا۔ الکَوَّاءُ: اسم مبالغہ، بد زبان، بہت گالی بکنے والا۔ الکَیَّۃُ: کَوَی سے اسم مرہ، داغ لگانے کی جگہ۔ المِکْوَاۃُ ج مَکَاوٍ: استری۔ المِکْوَاۃ و الکَاوِیَاءُ: بکریوں پر نشان لگانے کا آلہ،

کا دیا۔

۲۔ کَوّٰی فی دارہ کُوًی: اپنے گھر میں روشندان بنانا۔ تَکَوّٰی تَکَوِّیًا الرجلُ: تنگ جگہ میں داخل ہونا اور سمٹنا۔ الکَوُّ الکَوَّۃُ والکُوَّۃُ ج کِوَاءٌ و کُوًی و کَوَّاتٌ و کُوَّاتٌ: روشندان، کُوَی النہر: دریا کے نالے۔

۳۔ اِکْتَوٰی الرجلُ: اپنی آپ کی تعریف کرنا ان صفات سے جو فی الحقیقت اس میں نہ ہوں۔

کَی: کَیْ: حرف تعلیل ہے فعل مضارع پر داخل ہوتا ہے اور اَنْ مقدرہ کی وجہ سے نصب دیتا ہے جیسے جَاءَ کَیْ یَسْئَلَ یعنی وہ آیا تا کہ سوال کرے، اور مَا استفہامیہ پر داخل ہوتا ہے جیسے کَیْمَ جِئْتَ یعنی تم کیوں آئے ہو؟ اس صورت میں یہ حرف جر ہوگا، وقف کی صورت میں اس کے ساتھ ھا متصل ہوتا ہے تو کہا جاتا ہے کَیْمَہْ جیسا کہ لِمَہْ بھی کہا جاتا ہے اور یہ ما مصدریہ پر بھی داخل ہوتا ہے جیسے یُرجَی الفَتٰی کَیْمَا یَضُرُّ وَیَنْفَعُ۔ اور اَنْ مصدریہ مقدرہ پر وجوبًا داخل ہوتا ہے جیسے جِئْتُکَ کَیْ تُکْرِمَنِیْ: میں تمہارے پاس اس لئے آیا کہ تم میرا اکرام کرو اور اکثر اس کا استعمال لام کے بعد ہوتا ہے جیسے جِئْتُ لِکَیْ تُکْرِمَنِیْ۔

○ کَوَی ۔ کَیًّا ۔ کو جلانا، داغنا، جھلس دینا۔ ۔ ہ: کو داغنا، پر کا نشان لگانا۔ ۔ ھ: پر استری کرنا۔ ۔: (تیزاب وغیرہ) کا جلانا، کاٹنا (بچھو کا) ڈنک مارنا۔ اِکْتَوٰی: جلنا۔ داغا جانا، استری کیا جانا، خود کو جلانا، اپنی جلد جلانا۔ کَیٌّ: جلانا، داغنا، داغنے کا لوہا، استری کرنا، کَیَّۃ: داغ، کَوَّاءٌ: بدگو، مفتری، استری کرنے والا۔ کَوَّایَۃٌ: استری کرنے والی۔ کَوِیَۃ سلوٹ، شکن (پتلون کی)۔ مِکْوَاۃٌ و مِکْوًی جمع مَکَاوٍ: استری، داغنے کا لوہا۔ مَکْوَجِی: استری کرنے والا، کَاوٍ: کیمیاوی عمل سے جلانے والا۔ کَیْ و لِکَیْ: تا کہ (کرنے) کے لئے کی غرض سے۔ کَیْ لا ولِکَیْ لا: تا کہ نہ، ایسا نہ ہو، مبادا، کہیں ایسا نہ ہو جائے کہ کَیْمَا و لِکَیْمَا: تا کہ۔

○ کیت: ہندوستانی لباس کا سامان۔

کاء: کَاءَ یَکِیْئُ کَیْئًا عن الامر: سے اعراض کرنا۔ الکَاءُ والکَیْئُ والکَاءَۃُ والکَیْئَۃُ: بزدل۔

کیت: کَیَّتَ الوعاءَ: برتن بھرنا۔ الجھازَ: سامان تیار کرنا اور آسان کرنا۔ کَیْتَ و کَیْتُ۔ اور بھی کَیْتِ و کَیْتَ مکسورًا کہتے ہیں اور ان سے بات کا کنایہ کیا جاتا ہے تم کہتے ہو۔ قَالَ فُلَانٌ کَیْتَ و کَیْتَ: یعنی فلان نے ایسا ایسا کہا، اور کَیْتَ کَیْتَ واو کے بغیر بھی استعمال کرتے ہیں اور ان کا استعمال مکرر ہی ہوتا ہے۔

کیح: کَاحَ یَکِیحُ کَیْحًا السیفُ فیہ: میں تلوار کا اثر کرنا، کہا جاتا ہے مَا کَاحَ فِیْہِ السَّیْفُ: یعنی تلوار نے اس پر کام نہیں کیا۔ اَکَاحَ اِکَاحَۃً ہ: کو ہلاک کرنا۔ الکَیْحُ: سخت، موٹا (مذکر و مؤنث کیلئے)۔ کَیِحٌ اَکْیَحُ: سخت موٹا۔

○ کَیْتَ و کَیْتَ اور کَیْتِ و کَیْتُ: فلاں فلاں، ایسا ایسا، اس اس طرح، یوں یوں۔

کید: ۱۔ کَادَ یَکِیدُ کَیْدًا ہُ: سے مکر کرنا، فریب کرنا، کو مکر سکھلانا، سے جنگ کرنا، سے برا ارادہ کرنا۔ الشیئَ: کو تیار کرنا۔ لِفُلان: کیلئے حیلہ کرنا اور کہا جاتا ہے۔ فُلَانٌ یَکِیْدُ اَمْرًا مَا اَدْرِیْ مَاھُوَ: جبکہ وہ پھسلائے اور فریب دے۔ وَبَلَغُوا الاَمْرَ الَّذِیْ کَادُوْا یعنی جس امر کا وہ ارادہ کرتے تھے اس کو انہوں نے حاصل کرلیا۔ کَایَدَ مُکَایَدَۃً ہُ: سے مکر و فریب کرنا۔ تَکَایَدَ الرجلان: ایک دوسرے کے ساتھ مکر کرنا۔ اِکْتَادَ اِکْتِیَادًا ہُ: کے ساتھ حیلہ کرنا، مکر و فریب کرنا۔ الکَیْدُ (مص) ج کِیَادٌ: مکر، خباثت، حیلہ سازی اور کوشش کرنا، لڑائی کیونکہ اس میں بھی حیلہ سازی کی جاتی ہے، کہا جاتا ہے۔ غَزَا فَلَمْ یَلْقَ کَیْدًا یعنی اس نے لڑائی نہیں کی لَا کَیْدًا وَلَا هَمًّا: یعنی نہ تو سختی کرتا ہوں اور نہ ارادہ ہی ہے۔ یہ اس وقت کہا جاتا ہے جب کسی کو ناپسندیدہ کام پر اکسایا جائے۔ الکَیَّادُ: بہت مکار۔ المَکِیْدَۃُ ج مَکَایِدُ کَادَ سے اسم، مکر، دھوکا، خباثت، فراڈ۔

۲۔ کَادَ یَکِیدُ کَیْدًا الزندُ: چقماق کا آگ نکالنا۔ ۔ بنفسہ: جان دینا۔ ۔ الرجلُ: قے کرنا۔ الکَیْدُ ج کِیَادٌ: قے کرنا۔

○ کَادَ ۔ کَیْدًا و مَکِیْدَۃً ہ: کو دھوکا دینا، الو بنانا، حکمت علی سے نیچا دکھانا۔ ۔ ل: کسی شخص یا چیز کو ہوشیار جوڑ توڑ سے نقصان پہنچانا۔ ۔ ل: کیلئے جال بچھانا، کے زوال کا منصوبہ تیار کرنا، کے خلاف سازش کرنا۔ کَایَدَہٗ: بمعنی کَادَہٗ: نیز کَایَدَہٗ: کے ساتھ دورخی سے کام لینا۔ کَیْد جمع کِیَاد: چال، تدبیر، حیلہ، چالبازی، داؤں، عیاری، دھوکا، داؤ پیچ۔ مَکِیْدَۃ ج مَکَایِد: چال، دھوکا، فریب، تیز کارروائی، چالاک رسائی، ہوشمند پالیسی، داؤں، سازش، ساز باز، جوڑ توڑ، تدابیر، خفیہ منصوبے، سکیمیں، اندر ہی اندر گٹھ جوڑ۔

کیر: ۱۔ کَارَ یَکِیرُ کَیَارًا الفرسُ: دوڑنے میں دم اٹھانا۔ اَکَارَ علیہ یضربہ: کو مارنے لگنا۔ تَکَایَرَا: ایک دوسرے کو مارنا۔ الکِیْرُ ج اَکْیَارٌ و کِیَرَۃٌ: لوہار کی بھٹی۔

الکَیِّرُ: دوڑنے میں دم اٹھانے والا گھوڑا۔

۲۔ کِیرِیَالِیسُونُ یہ یونانی لفظ ہے جو کیر (سید، سردار) اور الیسون (رحم دل) سے مرکب ہے یعنی رحم دل سردار۔

○ کِیر جمع اَکْیَار و کِیرَان: دھونکنی۔

○ کِیرُوسِین: مٹی کا تیل۔

کیس: ۱۔ کَاسَ یَکِیسُ کَیْسًا و کَیَاسَۃً الغلام: زیرک ہونا۔ ۔ فلانًا: پر دانائی میں غالب آنا۔ کَیَّسَ تَکْیِیْسًا ہُ: کو زیرک و ذہین بنانا۔ کَایَسَ مُکَایَسَۃً ہُ: کا دانائی میں مقابلہ کرنا۔ ۔ ہ فی البیع: کا بیچنے میں مقابلہ کرنا۔ اَکَاسَ اِکَاسَۃً و اَکْیَسَ اِکْیَاسًا: ذہین اولاد والا ہونا۔ تَکَیَّسَ: دانائی ظاہر کرنا، بتکلف دانا بننا۔ الکَیْسُ (مص) عقل، سمجھ، دانائی، زیرکی، سخاوت، کاموں میں سنجیدگی۔ الکِیَاسَۃُ (مص): مفید چیز کے استخراج کی قدرت۔ الکَیِّسُ ج اَکْیَاسٌ و کَیْسٰی مؤنث کَیِّسَۃ ج کَیِّسَاتٌ: عقل مند، دانا، اچھی سمجھ بوجھ اور ادب والا، عوام کُوَیِّس کہتے ہیں۔ المُکَیِّسُ: سمجھدار۔ الاَکْیَسُ مؤنث کَیْسٰی و کُوسٰی ج کِیَسٌ: اسم تفضیل عوام اَکْوَس کہتے ہیں۔ المِکْیَاسُ ج مَکَایِیسُ من النساء: وہ عورت جو عقل مند بچوں کو جنم دے۔

۲۔ کَیَّسَ ہُ: کو تھیلی یا بٹوہ میں رکھنا۔ الکِیسُ ج اَکْیَاسٌ و کِیَسَۃٌ: تھیلی، بٹوہ۔ ۔ کِیسُ البَوْغ اور اسے کِیسُ الغُبَیْرَاتِ (ز) بھی کہتے ہیں۔ مستورات الزھر کے خلیوں کی تھیلی دیکھو مستورات الزھر۔

۳۔ الکَیْسُ: جماعت۔ کَیْسَانُ (الف لام کے بغیر) غَدَر کے لئے اسم کہا جاتا ہے۔ رَکِبَ فُلَانٌ کَیْسَانَ: جب کوئی بے وفائی کرے تو اس کے لئے یہ جملہ استعمال کیا جاتا ہے۔

○ کیس: کَاسَ ۔ کَیَاسَۃً: ہوشیار ہونا، طباع ہونا، ہونہار ہونا، زیرک ہونا، چالاک ہونا، ذہین ہونا۔ نفیس ہونا، شاندار ہونا، دلکش ہونا، حسین ہونا، خوبصورت ہونا، خوش انداز، خوبرو ہونا، طرح دار ہونا، وضع دار ہونا۔ کَیْس: ہوشیاری، زیرکی، تیزفہمی، نزاکت، لطافت، باریک بینی، نفاست، دلکشی، خوش اسلوبی، خوبصورتی، دلربائی، خوش وضعی، لطافت، کَیِّس: مذکر و مؤنث جمع اَکْیَاس و کِیَسَۃ: تھیلا، بورا، تھیلی، بٹوا، ترکی تولیہ۔ کِیسُ الوسادۃ: تکیہ کا غلاف، کِیسُ الصفراء: پت، صفراء، عَلٰی کِیسِہٖ: اس کے خرچ

پر۔ کَیِّس جمع کَیَاس و کَیْسَی مونث کَیِّسَة جمع کِیَاس: زیرک، ہوشیار، چالاک، تیز فہم، سمجھ دار، دانشمند، شاطر، ماہر، نفیس، تیز، شاندار، خوش پوش، خوش وضع، خوبصورت حسین، دلکش، صاحب طرز، خوش وضع۔ کِیَاسَة: چالاکی ہوشیاری، ذہانت، تیز فہمی، مہارت، زیرکی، داشمندی، کائیاں پن، فراست، خوش اخلاق، شائستگی، تہذیب، حسن، جمال، طرحداری، وضع داری۔ اَکْیَس مونث کُیْسَی و کُوْسَی جمع کُیس: زیادہ زیرک، زیادہ چالاک، زیادہ ماہر، زیادہ وضع دار، زیادہ شاندار، زیادہ نفیس، زیادہ نفاست پسند۔ مُکَیِّس و مُکَیِّسَاتِی: مالشیا، جسم کی مالش کرنے والا۔

کیص ا۔ کَاصَ یَکِیْصُ کَیْصًا و کُیُوْصًا و کَیَصَانًا الطعامَ: کو تنہا کھانا۔۔۔ من الطعام والشراب: بہت کھانا پینا، کہا جاتا ہے کَصْنَا عِنْدَہٗ مَاشِئْنَا: ہم نے اسکے پاس جو جی میں آیا کھایا۔ الکَیْصُ (مص): سخت بخل، بہت کنجوس۔۔۔ رَجُلٌ کِیصٌ و کِیْصِی و کِیَصِی و کَیْصَی: تنہا اترنے والا، تنہا کھانیوالا اور کسی کا خیال نہ کرنے والا۔

۲۔ کَاصَ یَکِیْصُ کَیْصًا و کُیُوْصًا و کَیَصَانًا: کسی چیز سے عاجز ہونا۔

۳۔ کَاصَ یَکِیصُ کَیْصًا و کُیُوْصًا و کَیَصَانًا الرجلُ: تیز چلنا، کہا جاتا ہے: مَرَّ یَکِیصُ: وہ جلدی سے گزرا۔

۴۔ کَایَصَ مُکَایَصَةً الامرَ والعملَ: کی مشق کرنا۔ الکَیْصُ والکِیَصُ من الرجال: مضبوط پٹھے والا۔

۵۔ الکَیْصُ: گھٹے ہوئے بدن کا پستہ قد۔ الکُیْصُ: پستہ قد اور موٹے ڈھیلے جسم والا، درشت خو، شرارتی۔

کیع: کَاعَ یَکِیْعُ کَیْعًا و کَیْعُوعَةً عنه: کے بارے میں بزدل ہونا، سے خائف ہونا۔ صفت کَاعٌ و کَائِعٌ ج کَاعَةٌ عوام کہتے ہیں کَعِیَ عَنْہُ یعنی سے عاجز آنا۔

کیف: ا۔ کَافَ یَکِیْفُ کَیْفًا الشیئَ: کو کاٹنا۔ کَیَّفَ الشیئَ: کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ تَکَیَّفَ: ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔ اِنْکَافَ اِنْکِیَافًا الشیئُ: کٹنا۔ الکِیْفَةُ ج کِیَفٌ: کپڑے کا ٹکڑا جس سے دامن کے اگلے حصہ کو پیوند لگائیں۔

۲۔ کَیَّفَ ہٗ: کسی سے حال احوال پوچھنا۔ الشیئَ: کے لئے کیفیت معلومہ بنانا۔ ہٗ فکَیَّفَ: اس نے اسے خوش کیا تو وہ خوش ہوگیا (عامیہ)۔ تَکَیَّفَ: کسی کیفیت پر ہونا۔ الکَیْفُ عند الحکماء: کسی چیز کی تاریل حالت جو نہ تقسیم ہونے کا تقاضا کرے نہ ہی اس کی ذاتی نسبت ہو جیسے سفیدی اور سیاہی۔ عندا العامة: مزاج اور سرور۔ کَیْفَ: اسم مبہم مبنی علی الفتح ہے اور اس کا اکثر استعمال استفہام کے لئے ہوتا ہے جیسے کَیْفَ زَیْدٌ اور کبھی شرط کے لئے آتا ہے کبھی مَا لگاتے ہیں اور کبھی نہیں لگاتے۔ جیسے کَیْفَمَا تَصْنَعْ اَصْنَعْ اور کَیْفَ تَصْنَعْ اَصْنَعْ اور کہا جاتا ہے۔ کَیْفَ لِیْ بِفُلَانٍ: اس کے جواب میں تم کہتے ہو کُلُّ الکَیْفِ جر کے ساتھ مثل دوسرے معربات کے اور فتحہ کے ساتھ اپنی حالت پر برقرار رہتے ہوئے۔ کَیْفِیَّةُ الشیئ ج کَیْفِیَّاتٌ: صفت، حالت۔

کَیَّفَ ہٗ: کو صورت دینا، تشکیل کرنا، بنانا، کی صورت بنانا، (سانچے میں ڈھال کر) بنانا۔۔۔ ہٗ/نفسَهٗ: کو اختیار کرنا، ہم آہنگ بنانا، بدلنا، میں ترمیم کرنا، کے مطابق بنانا۔۔۔ ہٗ: کو نظام کے تحت لانا، با قاعدہ بنانا۔۔۔ ہٗ: کو خوش کرنا، محظوظ کرنا، (نشہ کا) کو مخمور کرنا، مدہوش کرنا، حواس باختہ کرنا۔ تَکَیَّفَ: صورت پانا، تشکیل پانا، بننا، شکل اختیار کرنا، بدلنا، مطابق ہونا، خوش ہونا، ہلکا سا مخمور ہونا، مدہوش ہونا۔۔۔ ہٗ: تمباکو نوشی کرنا۔ کَیْفَ حالُكَ؟ تم کیسے ہو؟ کیف لا: کیوں نہیں۔ فکیفَ ب: ذرا تصور میں لائیے کتنا زیادہ (یا کم)...... کتنا زیادہ، اور کتنا کم...... کیف ما: کتنا ہی، کیسا ہی۔ کیف ما کان الحال: جو بھی صورت ہو، بہر حال، بہر صورت۔ کَیْف: حالت، مزاج، مزاج کیفیت، ذہن کی حالت، خوشی، اختیار، حق انتخاب، پسند، جمع کُیُوف: افیون آمیز، خواب آور یا نشہ آور (دوا وغیرہ) علی کیفك: آپ کی مرضی پر، جیسے آپ چاہیں، پسند کریں۔ اصحابُ الکَیْفِ: جو یائے سرور لوگ، لذت طلب لوگ۔ کَیْفِی: خود مختارانہ، اختیار پر مبنی، سمجھ پر منحصر، اختیاری، کیفیت، کیفیتی، ماہیتی۔ کیفیة: طریقہ، انداز، خاصہ، حالت، جزئیات، تفصیلات، کسی واقعہ کے خاص حالات۔ کیفیة العمل: (مشین وغیرہ کا) چلنا۔ کیفیة الاستعمال: استعمال کی ہدایات۔ تکییف الهواء: ہوا کو صاف کر کے حسب منشاء سرد یا گرم کرنا (air Conditioning) مُکَیِّفَةُ الهواء: ایئر کنڈیشنر۔ مُکَیِّفَات: بیہوش کرنے والی دوائیں، نشہ آور چیزیں۔

کیك: الکَیْکَةُ ج کَیَاکِی: انڈہ اور اس کی تصغیر: کُیَیْکَةٌ و کُیَیْکِیَةٌ

کِیکَة و کِیکَا: آنکھ مچولی۔

کَالَ ۔۔ کَیْلًا و مَکَالًا و مَکِیلًا ہٗ: کو تولنا، ناپنا، کا وزن کرنا۔۔۔ ہٗ ب: کو ناپ کرکے مقابلہ کرنا، کو کے پیمانہ سے ناپنا، تولنا۔۔۔ ہٗ ل: کچھ کسی کو دینا۔ کَالَ له الشتائمَ: کو ڈھیر ساری گالیاں دینا۔ کَالَ له اللطمات: کی پٹائی کرنا۔ کَایَلَ ہٗ: سے برابر کا بدلہ لینا۔ کَیْل جمع کَیَال: پیمانہ، خشک پیمانہ، رکھنے کا ظرف۔ کَیْلَة جمع کَیْلات: ایک خشک پیمانہ۔ کَیْلی و مَکِیل: حجم ناپنے والا۔ کَیَّال: اناج ناپنے والا، صحیح ناپ کا تعین کرنے والا، مالک، آقا۔ الموازین و المکاییل: پیمائش ناپ تول کرنے کے اوزار۔ کِیلو و کیلوجرام جمع کیلو جرامات: کلوگرام۔

کِیلُوسِیکَل جمع کیلو سیکلات: کلوسیکل (ریڈیو)

کِیلُومتر جمع کیلو مترات: کلومیٹر۔

کیلوواط: کلوواٹ

کیلون بمعنی کالون: گیلن۔

کیل: ا۔ کَالَ یَکِیْلُ کَیْلًا و مَکِیلًا و مَکَالًا القمحَ وغیرہ: گیہوں وغیرہ کو ناپنا، تولنا اور یہ کبھی دو مفعولوں کی طرف متعدی ہوتا ہے جیسے کِلْتُ زَیْدًا الطَّعَامَ: اور کبھی مفعول اول پر لام داخل ہوتا ہے جیسے کِلْتُ لِزَیْدٍ الطَّعَامَ۔

کَالَ الدراهمَ: کو تولنا۔ الشیئ بالشیئ: کا سے اندازہ کرنا کہا جاتا ہے ھٰذَا طَعَامٌ لَا یَکِیْلُنِی: یعنی اس پیمانہ کا غلہ میرے لئے کافی نہیں ہے۔ کَیَّلَ تکییلًا القمح وغیرہ: گندم وغیرہ ناپنا۔ کَایَلَ مُکَایَلَةً ہٗ: دوسرے کے قول یا فعل کی مانند کہنا یا کرنا۔ کو گالی دینا اور بڑھ جانا، کہا جاتا ہے۔ کَایَلْتُ فُلَانًا: یعنی اس نے میرے لئے اور میں نے اس کے لئے ناپا۔ دونوں مکایلان کہے جائیں گے اور کہا جاتا ہے۔ کَایَلَ الفَرَسُ الفَرَسَ فِی الجَرْیِ: یعنی ایک گھوڑے نے دوڑنے میں دوسرے گھوڑے کا مقابلہ کیا، اور کہا جاتا ہے۔ کَایَلْنَاھُمْ صَاعًا بِصَاعٍ: یعنی ہم نے ان کو پورا پورا بدلہ دیا۔ تَکَایَلَ الرجلان: گالی اور کینہ میں ایک دوسرے کا مقابلہ کرنا، ایک کا دوسرے کے لئے ناپنا۔ اِکْتَالَ اِکْتِیَالًا منه وعلیه: اپنے لئے ناپنا۔ الکَیْلُ (مص) ج اَکْیَالٌ: ناپنے کا آلہ۔ الکِیْلَةُ ج کِیَلَاتٌ: کال سے اسم مرہ، ناپنے کا برتن۔۔۔ فی بر الشام: دومد کا پیمانہ۔ الکِیْلَةُ کَالَ کا اسم اور اسم نوع۔ عرب کی ضرب الامثال میں ہے اَحَشَفًا وَسُوْءُ کِیْلَةٍ: یہ اس وقت بولتے ہیں میں جب کوئی دوسری باتوں کو جمع کرے۔ مراد یہ ہے کہ بری کھجور بھی

اور پھر اس پر بری تول بھی۔ الکِیَالَةُ: ناپنے کا پیشہ، ناپنے کی اجرت۔ الکَیَّالُ: وہ شخص جو ناپنے کا پیشہ اختیار کرے۔ المِکْیَلُ والمِکْیَلَةُ ج مَکَایِل والمِکْیَالُ ج مَکَایِیْلُ: جس سے ناپا جائے۔ المَکِیْلُ: جسے ناپا جائے۔ المَکْیُوْلُ: ناپا ہوا آلَةُ الکَیْلِ: ترازو (عامیہ)

۲۔ کَالَ یَکِیْلُ کَیْلًا الزندُ: چقماق کا بے آگ ہونا۔ کَیَّلَ الرجُلُ: بزدل ہونا۔ تَکَیَّلَ الرجُلُ: میدان جنگ میں آخری صف میں کھڑا ہونا۔ الکَیُّوْلُ ج اکْیَال: چنگاری جو چقماق سے گرے۔ الکَیُّوْلُ: میدان جنگ میں آخری صف، اس کو چقماق کے بے آگ ہونے سے اس لئے تشبیہ دی گئی ہے کیونکہ جنگ کی آخری صف میں کھڑا ہونے والا بھی لڑائی نہیں لڑ سکتا) بزدل، اونچی زمین، اونچی جگہ پر کھڑا ہوا۔ نگران۔ و الکَیِّل: چنگاری جو چقماق سے گرے

۳۔ الکَال: ایک ٹیڑھا سا ہتھیار جو قلعہ گرانے کے کام آتا ہے (فارسیہ)

۴۔ الکِیْلُوْس: ایک سفید سیال یا دودھ جیسا جو رغبت سے کھائی جانے والی چیزوں کا نچوڑ ہوتا ہے۔

۵۔ الکِیْلُوْ غرَام: ایک ہزار گرام کے مساوی وزن (گرام اوقیہ کا بیسواں جزء ہوتا ہے) (یونانیہ)۔

○ کَیْمُوْس: معدی ترشہ کیمیاء: کیمیا علم کیمیا۔ کیمیا گری، کیمیا سازی۔ الکیمیاء الإحْیائیة: جاندار اشیاء کی کیمیاء کا سائنسی مطالعہ (Biochemistry) کیمیاء التربة: زرعی کیمیاء۔ کیمِی: کیمیاوی۔ کِیمیائی و کیمیاوِی کیمیائی جمع کیمائیون و کیماویون: کیمیادان، دواساز، دوافروش، کیمیا گر، کیماویات: کیمیاوی مرکبات۔

کیم: الکِیْمِیَاءُ والکِیْمِیَا: اکسیر، جس کے متعلق خیال تھا کہ اس سے سونا چاندی بن جایا کرتا ہے۔ علم الکیمیا او الکیمیا عند القدماء: وہ علم جس سے کسی معدنی چیز کو دوسری چیز میں تبدیل کرنے کا ارادہ کیا جاتا ہے بالخصوص اس کو اکسیر کے ذریعے سونے میں تبدیل کرنا مقصود ہوتا ہے۔ (اکسیر حجر الفلاسفہ ہے) یا تمام بیماریوں کے لئے دوا کا استنباط ہے۔ علم الکیمیا او الکیمیا عند المتأخرین: وہ علم ہے جس میں اجسام کے طبائع وخواص سے بواسطہ حل وترکیب کے بحث ہو اور نسبت کیلئے کِیْمِیٌّ و کِیْمَوِیٌّ کہتے ہیں ج کِیْمِیُّوْنَ و کِیْمَوِیُّوْنَ (یہ دونوں لفظ یونانی ہیں)۔

کین: کَانَ یَکِیْنُ کَیْنًا لفلان: سے فروتنی کرنا۔ اَکَانَ اِکَانَةً اللّٰهُ: اللہ کا کسی کو عاجز کر دینا، مطیع کرنا، فرمانبردار بنانا۔ اِکْتَانَ اِکْتِیَانًا: غمگین ہونا اور غم کو چھپانا۔ اِسْتَکَانَ اس کے لئے دیکھیں (ک، و، ن)۔ الکِیْنَةُ: ذلت وہ سختی، حالت کہا جاتا ہے: بَاتَ فُلانٌ بِکِیْنَةِ سُوْءٍ: یعنی اس نے بری حالت میں رات گزاری۔

۲۔ الکَیْنَةُ (ز): بیر بیری کا پھل، ضمانت۔

الکِیْنَا: کونین: بخار کی مشہور دوا۔ (اسپانیہ)۔ شجرة الکینا (ن): اس کے متعلق معلومات کے لئے او کالیپٹوس دیکھیں۔

○ کینا: کونین: خشب الکینا: سنکونا، کونین کا پیڑ۔ سنکونا کی چھال، کِیْنِیْن: کونین۔

کیه: کَاهَ یَکِیْهُ کَیْهًا فلانًا: کا منہ سونگھ کر بو معلوم کرنا۔ الکَیِّهُ: وہ شخص جو اپنے حیلہ سے عاجز آچکا ہو۔

○ کِیَهَك و کِیهَك: قبطی سال کا چوتھا مہینہ۔

○ کَیْوَان: زحل (ستارہ)

○ کِیوبِید: کیوپڈ، کام دیوتا، کام دیو۔

# ل

**ل** تلفظ لام: حروف تہجی کا تیئسواں حرف۔ حرف ابجد میں تیس کے برابر ہے۔ اسکی تین قسمیں ہیں۔ (۱) جار (۲) جازم (۳) غیر عاملہ۔ جار: اسم ظاہر اور یائے متکلم کے ساتھ مکسور اور ضمیر اور مستغاث کے شروع میں مفتوح ہوتا ہے۔ جیسے (۱) لِزید (زید کے لئے) (۲) مستغاث 'یا' کے ساتھ براہِ راست مربوط ہونے کی صورت میں: جیسے یَالَلّٰہِ (اے خدا مدد فرما)۔ (۳) ضمیر کے ساتھ مفتوح: جیسے لَکَ (تیرے لئے) لیکن یا کے ساتھ مکسور جیسے لِی (میرے لئے)۔ اسم پر داخل ہونے کی صورت میں اس کے متعدد معانی ہیں۔ (۱) اِختصاص: جیسے الجنۃُ للمؤمن: جنت مومنین کے لئے خاص ہے۔ (۲) استحقاق: جیسے العِزَّۃُ لِلّٰہ (عزت کا مستحق اللہ ہی ہے) ما فی السمٰوٰت وما فی الارض: جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے ان کا مالک اللہ ہی ہے۔ (۴) تبلیغ جیسے قلتُ لہ: میں نے اس سے کہا۔ (۵) تعدیہ جیسے ما اشدَّ حبَّ زید لِعَمرو (زید کو عمرو سے کتنی شدید محبت ہے)۔ (۶) قسم جیسے لِلّٰہِ لَأَفْعَلَنَّ (خدا کی قسم میں اس کو ضرور کروں گا۔ یعنی واللّٰہِ کے معنی میں)۔ (۷) صیرورت جیسے وُلِدَ الإنسانُ لِحیٰوۃٍ اَبَدِیَّۃٍ (انسان ہمیشہ کی زندگی کے لئے پیدا ہوا ہے)۔ (۸) الی، علی، فی اور عند اور بعد کے معنی میں۔ اور کبھی زائد بھی ہوتا ہے جیسے ضربتُ لزید (میں نے زید کو مارا)۔ (۱۰) تعلیل: جِئتُکَ لِتُعَلِّمَنی (میں تیرے پاس آیا تاکہ تو مجھے تعلیم دے)۔ (۱۱) تاکید النفی کے لئے۔ اس صورت میں کان منفی اس سے پہلے آتا ہے اور اس لئے لام الجحو د کہلاتا ہے۔ جیسے ما کان زیدٌ لِیُکرِمَکَ (زید تیری تعظیم کے لئے ہرگز تیار نہ تھا)۔ (۱۲) لام جازم اور یہ لام الامر ہوتا ہے اور لام طلب کہلاتا ہے اور مکسور ہوتا ہے جیسے: لِیَحْکُمِ اللّٰہ: (خدا فیصلہ کرے)۔ کبھی مفتوح بھی آتا ہے۔ "ف" اور "و" کے بعد متحرک ہونے سے ساکن زیادہ آتا ہے جیسے: فَلْیَستجیبوا لی وَلْیُؤمِنُوا بِی پس چاہئے کہ وہ میری بات مانیں اور مجھ پر ایمان لائیں) کبھی ثُمَّ کے بعد ساکن ہوتا ہے: ثُمَّ لْیَقضوا (پھر پورا کریں)۔ (۱۳) غیر عامل لام: ہمیشہ مفتوح ہوتا ہے۔ یہ یا تو لام ابتداء ہوتا ہے جیسے: لَزیدٌ قائم: زید کھڑا ہے)۔ اِنَّ زیداً لقائمٌ: (زید ضرور کھڑا ہے) یا لام جواب جو لو، لولا اور قسم کے بعد آتا ہے جیسے: لَو عُدتم لَعُدنا (اگر تم واپس ہوتے تو ہم بھی واپس ہو جاتے)۔ لولا زیدٌ لَهَلَکنا (اگر زید نہ ہوتا تو ہم ہلاک ہو جاتے)۔ وَاللّٰہ لزیدٌ کریمٌ (بخدا زید فیاض ہے)۔ (۴) لام زائدہ: جیسے: اَراکَ لَشاتِمی (میں خیال کرتا ہوں کہ تو مجھے گالی دینے والا ہے) اسی طرح اسمائے اشارہ سے ملحق لام جو دوری پر دلالت کریں۔ لام جو اصل میں ساکن ہو جیسے تِلْکَ میں، لیکن دو ساکنوں کے اکٹھا آنے کی وجہ سے مکسور ہوتا ہے جیسے ذٰلِکَ میں۔

**لا**: لا تین طرح استعمال ہوتا ہے۔ (۱) نافیہ جس کے چار معانی ہیں: اولاً: بمعنی نفی جنس، اس صورت میں اس کا اسم فتح پر مبنی ہوتا ہے، بشرطیکہ مفرد ہو، اور مضاف اور مشبہ بالمضاف ہو تو منصوب ہوتا ہے جیسے: لا رجُلَ فی الدار (گھر میں کوئی مرد نہیں)۔ لا غلامَ رجُلٍ حاضرٌ (کسی مرد کا نوکر موجود نہیں)۔ ثانیاً: لیس کا عمل کرے تو اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتا ہے اور واحد کی نفی کے لئے آتا ہے جیسے: لا رجُلٌ قائمٌ: کوئی ایک مرد کھڑا نہیں۔ لیس کا عمل کرنے والے لا اور جنس کی نفی والے لام میں فرق یہ ہے کہ جب آپ یہ کہتے ہیں کہ لا رَجُلَ فی الدار: تو آپ یہ نہیں کہہ سکتے کہ بل رجلان او رِجَالٌ (بلکہ گھر میں دو یا زائد مرد ہیں)۔ کیونکہ آپ نے گھر میں مردوں کی جنس کی مطلق نفی کر دی تھی۔ جب آپ کہتے ہیں: لا رجُلٌ فی الدار (گھر میں ایک مرد نہیں) تو آپ یہ کہہ سکتے ہیں کہ بَلْ رجُلان او رجالٌ (بلکہ گھر میں دو یا زائد مرد ہیں)۔ کیونکہ لیس کا عمل کرنے والا لا ایک کی نفی کرتا مگر واحد کی سوا کی نفی نہیں کرتا۔ ثالثاً: لا نافیہ عطف کے لئے ہوتا ہے جیسے: جاء زیدٌ لا عمرو (زید آیا نہ کہ عمرو۔ رابعاً: حرف جواب نعم کا نقیض (یعنی الٹ) جیسے: أَقامَ زیدٌ؟ (کیا زید کھڑا ہے) کے جواب میں کہا جائے گا لا (نہیں)۔ لا ناھیہ: طلب کے لئے اور مضارع پر داخل ہونے سے مخصوص ہے اور اسے جزم دیتا ہے جیسے: لا تخف (مت ڈر) زائدہ کے طور پر آ کر معنی کو تقویت دیتا ہے اور حذف کیا جائے تو معنی میں کوئی خلل نہیں ڈالتا جیسے: ما مَنَعَکَ ان لا تَقُومَ جیسے: ما منعك ان تقوم بھی کہا جا سکتا ہے کیونکہ (تجھے کس بات نے روکا کہ تو کھڑا نہ ہو اور تجھے کھڑا ہونے سے کس بات نے روکا) کا ایک ہی معنی ہے۔

**ل**: سچ مچ، خلوص سے، واقعی، یقیناً، قطعاً، بے شک، لازماً، (اکثر ان کے بعد، مسند یا خبر کو متعارف کراتے ہوئے) جیسے: ان ربی لسمیع الدعاء: میرا پروردگار سچ مچ دعا کو سنتا ہے۔ لَو اور لَولا کے ساتھ آتے ہوئے جیسے: لو کنتَ تفعَلُ لکانَ انفعَ:

اگر تم نے یہ کیا تو زیادہ نفع بخش ہوگا۔ لَـولَا تـابَ لَهَـلَكَ: اگر وہ توبہ نہ کرتا تو ہلاک ہو جاتا تا قسم کا حرف ہونے کی حیثیت سے لَـعَـمْـرُكَ: تمہاری زندگی کی قسم۔ لِ: کیلئے، کی خاطر، کی طرف سے، کی ہمدردی یا پاسداری میں، کے واسطے، کی خاطر، کی وجہ سے، کے سبب سے، کے مقصد کیلئے، کے وقت، جب، کا، از، کی تصنیف، کا لکھا ہوا، مصنَّفه، بمعنى إلى؛ لي عليه مال: وہ میرا مقروض ہے۔ مَالَهٗ و مَا عليه: اس کا حق اور فرض، اس کا سرمایہ اور قرض لـه ان: اسے حق ہے کہ، وہ ایسا کر سکتا ہے، اس کے لئے ممکن ہے کہ، وہ اس کی استطاعت رکھتا ہے کہ، لیـسَ لي أن: مجھے کوئی حق نہیں کہ، یہ میرے لئے مناسب نہیں، مجھ کو زیب نہیں دیتا کہ۔ لكَ ذلك لكَ هـذا: تم وہ رکھ سکتے ہو، یہ اب تمہارا کام ہے، یہ کرنا تمہارا کام ہے، یہ ٹھیک ہے، ٹھیک، منظور: هـل لَكَ فـي يا الَكَ في: کیا آپ پسند کریں گے، کیا آپ چاہتے ہیں، کیا آپ محسوس کرتے ہیں۔ قرأتُ له كتابا: میں نے اس کی ایک کتاب پڑھی، میں نے اس کی کتابوں میں سے ایک پڑھی۔ لاتـدوم لَـهُ حـالٌ: اس کی کوئی حالت بھی پائیدار نہیں وہ کبھی بھی زیادہ دیر تک وہی نہیں ہوتا۔ قَـامُوا لِمُعَاوَنَتِنَا: وہ ہماری مدد کرنے لگے۔ لسبع ليالٍ خَلَوْنَ مِن شعبانَ: جب شعبان کے مہینہ کی سات راتیں گذر چکی تھیں۔ لِلْمَرَّةِ الْأُولَى: پہلی بار، مرتبہ، لِاَوَّلِ وَهْــلَةٍ: فوراً، دیکھتے ہی۔ اَخُـوْهُ لِاَبِـيهِ و اُمِّهِ: اس کا پدری اور مادری بھائی، اس کا سگا بھائی۔ ۳۔ تا کہ، (کرنے) کے لئے، کی غرض سے، (حکم یا دعوت کے اظہار کے طور پر) جیسے: لِيَـكْتُبْ: وہ لکھے، اسے لکھنے دو۔ 'و' یا 'ف' 'ل' سے پہلے آئے تو 'ل' یا 'فَل' پڑھا جاتا ہے۔ لِأَجلِ......: کے لئے، کے باعث، کی وجہ سے، کے سبب۔ لأن: تا کہ، کہ، (کرنے) کے لئے، کی غرض سے۔ لِـئَلَّا: تا کہ نہ، مبادا، ایسا نہ ہو۔ لِأَنَّ: کی بناء پر، چونکہ، اس لئے کہ لِذٰلِكَ: اس لئے۔ لِكَيْ، لِكَيْمَا: کہ، تا کہ (کرنے) کے لئے، کی غرض سے۔ لِـمَ: کیوں، کس وجہ سے، کس لئے۔ لـماذا: کیوں، کس لئے، آخر کیوں۔ لِهذا: اس لئے، اس وجہ سے۔ لا: نہیں، نہ جیسے: لاتقل: نہ کہو۔ لا اِلٰـهَ الا اللّٰهُ: اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے۔ لا خيرَ فـيه: اس میں کوئی خیر نہیں، یہ اچھا نہیں۔ لا بُـدَّمِـنْـهُ: اس سے کوئی مفر نہیں، یہ اٹل ہے، یہ ناگزیر ہے، یہ ہو کر رہنے والا ہے۔ لا جَـرَمَ: یقیناً۔ لَاشَكَّ: کوئی شک نہیں، بلا شبہ۔ لاسِيَّمَا: خصوصاً، خاص کر، بالخصوص۔ اَلَا: دیکھو۔ بلا: بغیر۔ وَلَا: نہ ہی۔ حتى ولا: نہ ہی، بھی نہیں۔ لم يُعْطِنى حتى ولا قِرشاً: اس نے مجھے ایک قرش بھی نہیں دیا۔ لا ...... ولا: نہ (یہ) ......نہ (وہ)۔ لَا أبـالِيَـه: بے پروائی، بے رخی، بے اعتنائی، نہ اچھا نہ برا رویہ۔ لا اَدْرِيَـه: لا ادریت، مادہ پرستی، مادیت، شک، ارتیاب۔ اَللَّا اَنَـا: معروض، تُو۔ (nonego) (أنا میں (ego) کا الٹ)۔ لا اَنَـانية: بے نفسی، بے غرضی جس میں خود غرضی نہ ہو۔ لاجِـنْـسِيَة: بے قومیت۔ ,state lessness) (being without natioality۔ لادیـنـی: مذہب دشمن، لامذہب، بے دین۔ لادیـنیة: مذہب سے بیگانگی یا دشمنی، کفر۔ لَا سامِي: سامی نسل کا مخالف، یہودیوں کا مخالف، یہودیوں کے خلاف۔ لَاسَـامِيَة: سامی نسل کی مخالفت۔ لاسِلْكِي: بے تار برقی، ریڈیو (صفت)، ریڈیو، براڈ کاسٹنگ، ریڈیو پیغام، نشریہ، اشارہ۔ لا سِلْكِيَة: ریڈیو پیغام، لاسلکی پیغام۔ اَللَّا شُعُور: تحت الشعور، لاشعور، بیہوش، بے ہوشی، بے خبری، لاشعوری: بیہوش، بے خبر۔ غافل لَاشَيْ: نیستی، فنا، عدم۔ لاشے: کچھ نہیں۔ لاشَيْئِيَة: لاوجود، نیستی، عدم، فنا، عدمیت۔ لاشیت: بے حقیقت چیز، معدومیت۔ لامُبَالَاة اور لامُبَالِية: بے پروائی، بے رخی، بے اعتنائی، نہ اچھا نہ برا رویہ۔ لامـر کـزية: مرکزیت کو توڑ دینا، مقامی اقتدار قائم کرنا۔ لامسئولية: بے پروائی، غیر ذمہ داری۔ لانـظـام: نظام کا فقدان گڑبڑ، ابتری، بے ترتیبی۔ اَللَّانِهَـايَة: ذات لامحدود۔ لانِهائى: لامحدود، لاتناہی۔ اللاتِين: قدیم لاطینی لوگ۔ لاتینی: لاطینی۔ الحي اللا تيني: پیرس کا ایک محلہ۔ اللاتينية: لاطینی زبان، لاطینی (نسل یا زبان کا)، لاذِن: افیون کا ست، افیون کا آمیزہ، الکحل اور افیون کا محلول۔ لَازُوَرْدْ: آسمانی، نیلا آسمانی، نیلگوں۔ لازوردی: نیلا آسمانی، نیلگوں، لاجوردی۔ لازُوَرْدِيَـه: آسمانی، آسمان کا نیلا رنگ۔ لاسِيَه: ڈوری، فیتہ۔

لأب: اَلْمُلْتَئِب: سیدھا۔

لات: لَاتَ: یہ حرف نفی لیس کا معنی دیتا ہے۔ اس کا صرف ایک معمول ہی ذکر کیا جاتا ہے اور اسم عموماً محذوف ہوتا ہے اور خبر مذکور ہوتی ہے۔ جیسے: نَـدِمَ الْبُغَاةُ وَلَاتَ سَاعةَ مَنْـدَمٍ۔ باغی نادم ہوئے مگر اُس وقت جب ندامت کا وقت نہ رہا تھا۔ لات ساعةَ مندمٍ کا معنی ہے لاتَ الساعةُ ساعةَ مندم)۔

لأز: اللازَوَرْد: لاجورد۔ اللاز وردی: لاجوردی، نیلا، آسمانی نیلا۔

لأط: لَأَطَ - لَأْطًا هُ: پرزور دے کر حکم دینا۔ هُ بسهم: کو تیر مارنا۔ هُ بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا۔ ــــ على فلان: پر سختی کرنا ــــ فلانٌ في مررِهِ: کسی طرف دیکھے بغیر جلدی جلدی بھاگتے ہوئے گزرنا۔ ــــ فـلاناً: کا نظروں سے اوجھل ہونے تک نگاہوں سے تعاقب کرنا۔

لأظ: لَأَظَ - لَأْظًا هُ: کو اداس کرنا، دھتکارنا، کی مخالفت کرنا۔ ــــ فـلاناً في التقاضي: پر ادھار کی ادائیگی میں سختی کرنا۔

لأف: لَأَفَ - لَأْفًا الطعامَ: کھانا اچھے طریقے سے کھانا۔

لأك: اَلَاكَ اِلاكَةً هُ اِلى فلان: کو پیغام پہنچانا۔ کہا جاتا ہے: اَلِـكْـنِيْ اِلى فلان: میرا پیغام اس کو پہنچا دو (اصل میں اَلْاَكْ ہے)۔ اِسْتَلْأَكَ لَـهُ: کے پاس پیغام لیجانا۔ اَلْمَلْأَك: پیغام۔ ــــ جمع مَلَائِكة و مَلائك و اَمْلاك: پیغام رساں فرشتہ (مفرد مَلَاك اور جمع مَلٰئِكَة بھی لکھا جاتا ہے)۔ اَلْمَلَك: بمعنی اَلْمَلْأَك ــ في الحساب: گرد کے اوپر۔ اَلْمَلْأَكَة: پیغام۔

◯ مَلائِـكِـي: فرشتوں سے متعلق، حسین اور معصوم، آسمانی، مقدس، قدوسی، پیکر حسن و خوبی۔

لأل: لَأْلَأَ لَأْلَأَةً النـجمُ او البرقُ: ستارہ یا بجلی کا چمکنا۔ ــ تِ النارُ: آگ کا بھڑکنا۔ ــ الدمعَ: آنسو بہانا۔ ــــ الثورُ بذنَبه: بیل کا دم ہلانا۔ ــــ ت النوائحُ: بین کرنے والی عورتوں کا ہاتھوں کو اوپر نیچے کرنا۔ تَلَأْلَأَ الـنجمُ و البرقُ و النارُ: ستارہ، بجلی اور آگ کا چمکنا۔ ــــ وجهُهُ: چہرہ کا دمکنا، روشن ہونا۔ اَلِـلْـئَالَة: موتی جڑنے کا پیشہ۔ اَللَّأْلَاء: بہت زیادہ خوشی، موتی بیچنے والا۔ لَأْلَاءُ الـسـراج: چراغ کی روشنی۔ الـلَّأْل و اللَّأّء: موتی فروش۔ الـلُّـؤْلُؤ واحد لُـؤْلُـؤَة جمع لَآلِـي: موتی۔ الـلُّـؤْلُـئِيّ و الـلُّؤْلُؤَان: موتی کے رنگ کا۔ اللُّؤْلُؤِيَّة (ن): ایک قسم کا پودا جو باغوں میں اس کے خوبصورت پھولوں کی وجہ سے اگایا جاتا ہے۔ اس کو اَسْطَرُ الصين بھی کہتے ہیں۔

◯ لَأْلَأْ لَأْلَـــأَةً: چمکنا، روشن ہونا، بھڑک اٹھنا، شعلہ فشاں ہونا، دمکنا، جھلکنا، جھلملانا، ٹمٹمانا، شعاعیں نکالنا۔ لَأْلَأَ بذَنَبِـه: دُم ہلانا۔ تَلَأْلَأَ: چمکنا، دمکنا، روشن ہونا، شعلہ فشاں ہونا، جھلملانا، ٹمٹمانا۔ لَأْلَأَة: چمک، دمک، تمتماہٹ، جھلک، جھلکیاں، جگمگاہٹ، جھلکا، کرن،

آب و تاب، طبائی، درخشانی، تابانی۔ لَأْلَاء: چمک، دمک، شعلہ، کامل خوشی، پرسکون، شادمانی، موتیوں کا تاجر۔ لُؤلُؤ (اسم جنس واحد لُؤلُؤة) جمع لآلِی: موتی۔ زَهرُ اللُؤلُؤ: ڈیزی (daisy)۔ لَؤلُؤی: موتی کی طرح کا، موتی کا، صاف شفاف، موتی رنگ کا، سفیدی مائل۔ تَلألُؤ: چمکنا، دمکنا، درخشانی، تابانی، تابندگی، چمک، آب وتاب، طبائی، ذہانت۔ مُتَلأْلِئی: ٹمٹماتا، چمکتا، دمکتا ہوا، شعلہ فشاں۔

لام: ا۔ لَأَمَ ۔لَأْمًا و لَأَّمَ تَلْئِيمًا السهم: تیر پر پر لگانا ــــ الجرحَ: زخم کی مرہم پٹی کرنا۔...... والأَمَ الأمًا الشيءَ: کو درست کرنا، کو اکٹھا کر کے باندھنا ــہُ الشیُ: چیز کا کے موافق ہونا۔...... بين القوم: قوم میں صلح کرانا۔ تلاءَم الشیءُ الفاسدُ: خراب چیز کا درست ہونا...... لَأْمَتُهُ ای دِرعَهُ: زرہ پہننا۔ تَلَاءَمَ الشیءُ الفاسدُ: خراب چیز کا درست ہونا۔ اِلْتَأَمَ الفاسدُ: خراب کا درست ہونا۔ ــــ الشیءُ: آپس میں چمٹ جانا، مل جانا، جڑ جانا۔ ــــ الجرحُ: زخم کا انگور لانا اور اچھا ہو جانا یا بھر جانا ــــ القومُ: لوگوں کا مجتمع ہونا۔ ــــ الشیئانِ: یکجا ہونا، متحد ہونا، اکٹھا ہونا، ملنا، جڑنا۔ ــــ الفریقان: دو فریقوں کا آپس میں صلح کرنا، مل جانا۔ اِسْتَلأَمَ اِسْتِلَامًا: زرہ پہننا۔ کہا جاتا ہے: هو لِنَامُهُ: وہ اس جیسا ہے۔ اللَأم (مص) جمع اللأمَة: زرہ۔ ہر سخت چیز۔ کہا جاتا ہے: شیءٌ لأمٌ: مجتمع شئے، جڑی یا ملی ہوئی چیز۔ کہا جاتا ہے: سهمٌ لأمٌ: پردار تیر۔ اللأمة جمع لأم و لُؤَم: زرہ۔ اللِئم تلوار۔ لوگوں میں اتفاق ــــ جمع آلام ولِئام: مثل، مانند۔ اللُمَة جمع لُمات: مثل، مانند۔ کہا جاتا ہے: هو لُمَتی: وہ مجھ جیسا ہے، میرا ہمشکل ہے۔) تین سے دس تک لوگوں کا گروہ۔ اللُؤمَة: دوسروں کے کام کی نقل کرنے والا، وہ چیز جس کی خوبصورتی کی وجہ سے اس میں بخل سے کام لیا جائے، کاشت کاری کے اوزار۔ المُلأَّم: زرہ پوش۔

۲۔ لَأَمَ ۔لَأْمًا و لأَّم تَلْئِيمًا الرجُلَ: کو کمینہ کہنا۔ لَؤُمَ ۔ لُؤمًا و مَلأمَةً و لَآمَةً: کمینہ ہونا، بخیل و حریص ہونا، ذلیل ہونا صفت لَئِيم جمع لِئَام و لُؤَمَا۔ الأَمَ الرجُلُ: کمینی اولاد جننا، ایسا کام کرنا جس پر لوگ اسے کمینہ کہیں، کمینہ پن کرنا۔ اِسْتَلأَمَ اِسْتِلَامًا: کمینوں میں شادی کرنا۔ ــــ أَصْهَارًا: کنجوس داماد بنانا۔ ...... الابَ: کنجوس یا کمینے باپ والا ہونا۔

اللَأمَانُ و اللُؤمان: طبعاً کمینہ۔ دنی الطبع، (نداء سے مخصوص ہے)۔ اللَئِيم جمع لِئَام و لُؤَماء: بخیل، کنجوس، کمینہ اصل والا، طبیعت کا رذیل، ذلیل۔ المَلأَم و المِلأَم و المِلآم: کمینوں کی عذرخواہی کرنے والا، بحالت نداء کہا جاتا ہے: یا مَلأَم بمعنی یا لَئِيم۔ اللأمان: نداء سے خاص ہے بمعنی المَلأَمان: کہا جاتا ہے یا مَلأَمان بمعنی یالَئِيم۔ رجُلٌ مُلأَمٌ: کمینہ۔ المُلْئِم: بخیل، کمینہ، لئیم لوگوں سے میل جول رکھنے والا۔

۳۔ اِسْتَلأَمَ اِسْتِلَامًا الحجر الأسوَدَ: حجر اسود کو چومنا۔

۴۔ اللأم: شخص۔ اللِئم: شہد۔ اللُؤَام: حاجت، ضرورت، کہا جاتا ہے: لِی عنده لُؤام: میری اس کے پاس ضرورت ہے، مجھے اس سے کام ہے۔

لَأَمَ ۔لأْمًا ہ: (زخم) کی مرہم پٹی کرنا، پر پٹی باندھنا ــ ہ: کی مرمت کرنا، اصلاح کرنا، ٹانکا لگانا، جھالنا کی ویلڈنگ کرنا، کو تپا کر جوڑنا۔ لَؤُم ۔لُؤمًا و لآمَةً و مَلأمَةً: کمینہ ہونا، کم اصل ہونا، رذیل ہونا (کردار و پیدائش کا)، گھٹیا، رذیل یا پست ہونا، کمینہ، نیچ یا ذلیل ہونا، خراب ہونا، گندا ہونا، برا ہونا، بد ہونا، گنہگار ہونا، بدکار ہونا، فاسق ہونا، بداعمال ہونا، بدطینت ہونا۔ لَاءَمَ ہ: سے متفق ہونا، (لباس کا) پر پھبنا، سجنا، اچھا لگنا، کو فٹ آنا، ــ ہ: کے مناسب ہونا، کیلئے موزوں ہونا، کے مطابق ہونا، کیلئے برجستہ و برمحل ہونا، کافی ہونا، کے مطابق بننا، سے ہم آہنگ ہونا، کا سے میل کھانا، کے لئے موزوں ہونا ــ ہ: آب وہوا، خوراک کا، کو راس آنا، کیلئے صحت بخش ہونا، ــ بین: کے درمیان صلح کرانا، مصالحت کرانا ــــ بین و ــ: کے ساتھ ہم آہنگی پیدا کرنا۔ ــــ بین: (مختلف چیزوں) کو ہم آہنگ کرنا، کو موزوں کرنا، موافق کرنا۔ الأمَ: کمینگی سے کرنا، رسوا کن رویہ اختیار کرنا۔ تلأَّمَ: اصلاح ہونا، مرمت ہونا، درست ہو جانا۔ ــــ مع: کے ساتھ ٹھیک چلنا۔ تلأَّمَ: کمینگی سے کرنا۔ اِلتأم: اصلاح ہونا، مرمت ہونا، ٹھیک ہو جانا، مل جانا، جڑ جانا، منسلک ہو جانا، ویلڈنگ ہو جانا، تپ کر جڑ جانا، ٹانکا لگنا، جوڑ ہونا، برابر کا جوڑ ہونا، باہم فٹ ہونا، ہم آہنگ ہونا، موزوں ہونا، موافق ہونا، آرام دہ ہونا، مطابق ہونا، سُر ٹھیک ہونا، خوب رواں ہونا، مل جانا، جڑ جانا، متحد ہو جانا، (زخم کا) بند ہو جانا، ٹھیک ہو جانا؛ (لوگوں کا) اکٹھا ہونا، جمع ہونا، (کمیٹی وغیرہ کا) اجلاس ہونا۔ لأم: مرہم پٹی کرنا، (زخم پر) پٹی باندھنا، مل جانا، اتصال، تعلق، رابطہ، پیوند، مرمت۔ لُؤم: کمینہ ذہن، حرامی پن، کمینہ پن، پاجی پن، رذالت، کمینگی، دنائت، بدمعاشی، خباثت، ذلت، تنگ دلی، کنجوسی، بخل، خست، سیاہ کاری، بداعمالی۔ لِئم: صلح، اتفاق، ملاپ، ایکا، سنجوگ، موافقت، اتحاد، یگانگت، یکجہتی، ہم آہنگی، مطابقت۔ لأمَة: چار آئینہ (زرہ کا چھاتی والا حصہ)۔

لأی: ا۔ لَأَى يَلْأَى لَأْيًا: دیر لگانا، رُکنا۔ الْأَى إلآءً: مصیبت ومحنت میں پڑنا۔ اِلْتَأَى اِلْتِنَاءً: دیر کرنا، تنگ گزاران اور مفلس ہونا۔ اللأی و اللأَی و اللأوَاء: سختی، تکلیف، رنج۔

۲۔ اللأَى: ڈھال...... م لآة جمع ألآء (ح): جنگلی بیل۔

لام: حرف لام (ل)۔ لَامِی: دل کی شکل کا، حرف ل جیسا۔ لاما: امریکی اونٹ (lama, liama)

لانش جمع لانشات: لانچ (launch)، موٹر بوٹ، چھوٹا سٹیمر۔ لاهای: جنوب مغربی نیدرلینڈ کے شہر کا نام (The Hague)۔ لاهوت: اللہ تعالیٰ، خدا، دیوتا، دیوی، خدائی، الوہیت، علم اللاهوت: دینیات، علم کلام۔ لاهُوتی: دینیاتی، عالم دین، ماہر دینیات، متکلم۔ اللاهُوتِيَة: دینیات، علم کلام۔

لاهور: (مغربی پاکستان کے ایک شہر کا نام)۔ لأواء: سخت مصیبت، سختی، مشکل۔ لأی: آہستگی، سستی، بار خاطر ہونا، ناگوار ہونا، تکان، اکتاہٹ۔ بعدَ لأی: بڑی مشکلوں کے بعد بالآخر، آخر کار، بہرحال۔ لَائِکی: غیر مُلا، غیر پادری، غیر ماہر (layman)، لادینی، غیر مذہبی (secular)، دنیا دار، اناڑی، غیر ماہرانہ، اناڑیوں کا سا، غیر کلیسیائی، عام آدمی، غیر مذہبی۔ لائِکِيَة: غیر مذہبیت۔

لبّ: ا۔ لَبَّ ۔لَبًّا بالمکان: کسی جگہ میں اقامت کرنا۔ اَلَبَّ بالمکان: کسی جگہ میں اقامت کرنا۔ ــــ علی الامر: کام کرتا رہنا، ــــ له الشیءُ: کو پیش آنا۔ کہا جاتا ہے: دارُ فلانٍ تُلِبُّ داری: فلاں کا گھر میرے گھر کے سامنے ہے۔ اللَبُّ م لَبَّة جمع لِبَاب: مہربان، لوگوں کے قریب رہنے والا۔ رجُلٌ لَبٌّ علی الامر: کام کرتے رہنے والا مرد۔ ام لَبَّةٌ: محبت کرنے والی، مہربان ماں کہا جاتا ہے: لَبابِ لبابِ: کوئی حرج نہیں۔ رجُلٌ لبيبٌ جمع اَلِبّاء م لَبِيبَة جمع لَبِيبَات و لبائب: کام پر لگا رہنے والا مرد۔ کہا جاتا ہے: لَبَّيْكَ بمعنی اِلبابًا بِكَ بعد اِلباب و اِقامَة علی طاعتك بعد اقامة و اجابة بعد اجابة۔ تثنیہ تاکید کیلئے ہے، نصب مفعول مطلق

ہونے کی وجہ سے اور معنی ہے: میں آپ کی خدمت کے لئے حاضر ہوں۔

۲۔ لَبَّ ـُ لَبًّا اللَّوْزَۃَ: بادام توڑ کر گری نکالنا۔ ــــ الرجُلَ: کے سینہ پر مارنا۔ ...... الدابَّۃَ: جانور کے سینہ پر تنگ باندھنا ...... ـَ لَبَبًا و لَبَابَۃً: عقل مند ہونا۔ لَبِبَ ـَ لَبًّا و لُبًّا و لَبَابَۃً: عقل مند ہونا۔ لَبَّبَ تَلْبِیبًا الحبُّ: دانہ کا گودے والا ہونا۔ ــــ فلاناً: کو گریباں پکڑ کر کھینچنا۔ اَلَبَّ الدابَّۃَ: جانور کے سینہ پر تنگ باندھنا ــــ السرجَ: زین کا تنگ بنانا۔ تَلَبَّبَ للقتال: لڑائی کے لئے کمر کسنا۔ ...... الرجُلان: ہر ایک کا ایک دوسرے کے گریبان کو پکڑ کر کھینچنا۔ اِسْتَلَبَّ زیداً: زید کی عقل کو آزمانا۔ اللُّبّ جمع اَلْبَاب و اَلُبّ و اَلْبُب: سمجھ فہم، ہر چیز کا خالص، فراست، خالص عقل، تیز فہمی، دل، زہر، پھل کا گودا، گری۔ اللَّبَّۃ: اسم مرۃ سینہ کا بالائی حصہ جہاں ہار پہنتے ہیں۔ اللَّبَب (مص) جمع اَلْبَاب: سینہ کا بالائی حصہ جہاں ہار پہنتے ہیں۔ سینہ کا اوپر کا حصہ، گھوڑے وغیرہ کے سینہ پر باندھنے کا تنگ، باریک ریت۔ اللُّبَاب: ہر چیز کا خالص اور منتخب حصہ۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ لُبَابُ قومہ و ھم لُبَابُ قومھم و ھی لُبَابُ قومھا: فلاں اپنی قوم کا برگزیدہ ہے، وہ اپنی قوم کے برگزیدہ ہیں، وہ اپنی قوم کی برگزیدہ ہے۔ حسبٌ لُبَابٌ و عیشٌ لبابٌ: یعنی خالص حسب و زندگی، گودا، گری۔ اللَّبَابَۃ: لڑائی کے لئے کپڑوں کے اوپر پہننے کا کپڑا۔ اللَّبِیب جمع اَلِبَّاء م لَبِیبَۃ جمع لبیبات و لبائب: عقل مند۔ بنات اَلْبُب: دل کی رگیں۔ کہا جاتا ہے: انا اُحِبُّکَ من بنات اَلْبُبِی: میں تجھ سے تہ دل سے محبت کرتا ہوں۔ اَلْبُب کی جمع اَلابِب اور تصغیر اُلَیْبِب۔ الاُلْبُوب: بیری کی گٹھلی۔ التَلْبِیب: عقل مند بننا ...... جمع تلابیب: گریبان (طوق کے نام سے معروف ہے) کہا جاتا ہے: اخذ بتلابیبہ: کو گریبان سے پکڑنا۔ المُتَلَبَّب: ہار کی جگہ۔ المَلْبُوب: اچھا عقل والا۔

۳۔ لَبَّبَ تلبیباً فی الامر: میں تردد کرنا۔

۴۔ اللَّبَب: حال۔ کہا جاتا ہے ھو رخیُّ اللبَب: اس کا سینہ کشادہ ہے۔ فلانٌ فی لَبَبٍ رخیٍّ: فلاں خوشحال ہے۔ اللُّبَاب: تھوڑی گھاس۔

۵۔ لَبْلَبَ ت المرأۃُ بولدھا: عورت کا اپنے بچے سے لاڈ و پیار کرنا۔ ...... ت الشاۃ بولدھا بعد الوضع: بکری کا اپنے بچے کو پیدائش کے بعد چاٹنا۔ اللَّبْلَب و اللُّبْلُب: اپنے اہل سے مہربانی کرنے والا، پڑوسیوں سے نیک سلوک سے پیش آنے والا۔

۶۔ لَبْلَبَ القومُ: متفرق ہونا۔ اللبلبۃ عند العامّۃ: مخلوط کلام۔ ممکن ہے لبلبۃ کی تحریف ہو۔ لبالبُ الغنم: بکریوں کا شور اور آواز۔

۷۔ اللبلاب (ن): مختلف قسم کی بیلیں جیسے عشق پیچاں۔ لَبْلابُ الحقول: کھیتوں میں اگنے والی ایک نقصان دہ گھاس۔

○ لَبَّ ـُ لَبًّا: میں رہنا، اقامت گزین ہونا، ٹھہرنا۔ ...... ـُ لبباً: عقلمند، ہوشمند یا زیرک ہونا، معقول ہونا، ذہین ہونا، سمجھدار ہونا۔ لَبَّبَ (اناج کا) گودادار ہونا، گری یا مغز کی صورت میں پکنا، اناج کا گری یا مغز یا گودا بنانا۔ تَلَبَّبَ ل: کے لیے کمربستہ ہونا، تیار ہونا۔ لُبّ جمع لُبُوب: گریاں، مغز، گودے، پھلوں کا گودا، مغز، بیج دان، مغز، بالکل اندرونی، گہرا، عمیق، قلبی، جوہر، لب لباب، بنیادی نکتہ، اہم بات، خلاصہ، ماحصل، اہم نکات، ست، جوہر، روح، بہترین حصہ جمع الباب: دل، ذہن، عقل، سمجھ، فہم لَبَّۃ جمع لَبَّات: سینہ کا بالائی حصہ۔ جانور کا گلا وہ جگہ جہاں جانور کا گلا ذبح کرتے ہوئے کاٹا جاتا ہے۔ لِبَّۃ: سنہری ہار، چمپاکلی۔ لَبَب جمع اَلْبَاب: سینہ کا بالائی حصہ، جانور کا گلا، جانور کی وہ جگہ جہاں ذبح کرتے ہوئے چھری پھیری جاتی ہے، گھوڑ کا تنگ زیر بند، پیش بند، تنگ بند (وہ تسمہ جو ایک طرف لگام میں اور دوسری طرف چار جامے کے پچھلے حصے میں بندھا ہو)۔ لُبَاب: لب لباب، جوہر، مغز، بنیادی نکتہ، خلاصہ، ماحصل، روح، بہترین حصہ۔ لُباب خشب: کیسلین cellulose۔ لَبِیب جمع اَلِبَّاء: سمجھدار، معقول، ہوشمند، زیرک ذہین۔ تلبیب جمع تلابیب: گریبان۔ اَخَذَ بتلابیبہ: کا گریبان پکڑنا، کو گریباں سے پکڑنا، کے گریبان کو ہاتھ ڈالنا۔

لبأ: لَبَأَ ـَ لَبْأً الشاۃَ: بکری کی پیوسی دوہنا ــــ ت الاُمُّ ولدَھا: ماں کا بچے کو پیوسی پلانا۔ ــــ الزرعَ: کھیتی کو پہلی بار پانی دینا۔ ــــ القومَ: لوگوں کو پیوسی کھلانا۔ ــــ اللِّباءَ: پیوسی (کھیس) کو درست کرنا اور پکانا۔ لَبَّأَ تَلْبِئَۃً الشاۃُ: بکری کے تھن میں پیوسی اترنا۔ صفت مُلَبِّئ۔ اَلْبَأَ القومَ: لوگوں کو پیوسی کھلانا ــــ اللِّبَأَ: پیوسی کو ٹھیک کرنا، پکانا۔ ــــ ت الشاۃُ: بکری کے تھن میں پیوسی اترنا۔ ــــ الجدیُ: بکری کے بچے کا خود پیوسی پی لینا۔ ــــ القومُ: لوگوں کے پاس بہت پیوسی ہونا۔ ــــ الفصیلَ: پیوسی پینے کے لئے منہ تھن سے لگا دینا (اونٹنی یا گائے کے بچے کا)۔ اِلْتَبَأَ اللِّباءَ: پیوسی پینا۔ ــــ الشاۃَ: بکری کی پیوسی دوہنا۔ ــــ و اسْتَلْبَأَ الجدیُ الشاۃَ: بکری کے بچے کا خود پیوسی پی لینا۔ اللِّبَأُ: پیوسی، کھیس، پہلا دودھ۔ اللَّبْأۃ و اللَّبَاۃ و اللَّبُؤۃ و اللَّبْوَۃ و اللِّبْوَۃ و اللَّبَۃ و اللَّبَاۃ و اللَّبُ جمع لَبَآت و لُبَاء و لَبُؤ و لَبُؤات (ح): شیرنی۔

۲۔ لَبَّأَ تَلْبِئَۃً بالحجّ: لبیک اللھمّ لبیک کہنا۔ (ناقص یائی سے لبّی تلبیۃ کی طرح۔ اس کی اصل ہمزہ نہیں بلکہ یاء ہے)۔

لبت: لَبَتَ ـِ لَبْتًا یدَہُ: کا ہاتھ مروڑنا۔ ...... فلاناً: کے سینہ، پیٹ اور کمر پر لاٹھی مارنا۔

○ لَبَتَۃ: ایک مچھلی جو عام طور پر تالابوں میں پائی جاتی ہے۔

لبث: لَبِثَ ـَ لَبْثًا و لُبْثًا و لَبَثًا و لَبَاثًا و لُبَاثًا و لَبَاثَۃً و لَبَثَانًا و لَبِیثَۃً بالمکان: جگہ پر ٹھہرنا، اقامت کرنا۔ کہا جاتا ہے: مالَبِثَ اَنْ فَعَلَ کذا: اس نے ایسا کرنے میں دیر نہیں لگائی۔ لَبَّثَ و اَلْبَثَ فلاناً فی المکان: کو جگہ میں ٹھہرانا، مقیم کرانا۔ تَلَبَّثَ بالمکان: کسی جگہ ٹھہر جانا۔ اِسْتَلْبَثَہُ: کو ست پانا، ست سمجھنا۔ اللابث و اللبث بالمکان: جگہ میں مقیم، اقامت رکھنے والا، ٹھہرنے والا۔ اللُّبْثَۃ: تھوڑا سا قیام۔ اللَبِیثَۃ (مص) لبائث: مختلف قبائل کی جماعت۔

○ لَبِثَ ـَ لَبْثًا و لُبْثًا و لُبَاثًا: پس و پیش کرنا، تامل کرنا، ہچکچانا، ٹھہرنا، اٹکنا، پیچھے رہنا، توقف کرنا، دیر لگانا، رہنا، منتظر رہنا، دیر میں آنا، یا پہنچنا، کاہلی کرنا ...... ب (ایک جگہ) میں رہنا، ٹھہرنا، جمے رہنا۔ لَبِثَ یفعلہ: وہ کچھ دیر یہ کام کرتا رہا۔ مالَبِثَ (لم یَلْبَثْ) أن (حتی): اس نے فوراً، وقت ضائع کئے بغیر، جلد ہی (کچھ کیا)۔ تَلَبَّثَ: ہچکچانا، پس و پیش کرنا، تامل کرنا، توقف کرنا، دیر لگانا، رہنا، ٹھہرنا، اقامت کرنا۔ لَبْث و لُبْث و لَبَث: ہچکچاہٹ، پس و پیش کرنا، توقف، تاخیر، دیر، اقامت، عارضی اقامت، قیام۔ لُبْثَۃ: تھوڑی سی دیر، مختصر وقفہ، توقف، پس و پیش، رکنا، ٹھہرنا، توقف کرنا، عارضی قیام، عارضی ٹھہراؤ۔

لبج: لَبَجَ ـِ لَبْجًا بہ الارضَ: کو زمین پر پچھاڑ دینا، پٹک دینا۔ کہا جاتا ہے: لُبِجَ بالرجل او البعیر: بیماری یا تھکن سے مرد یا اونٹ کا زمین پر گر پڑنا صفت لَبِیج۔ ــــ ہُ بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا۔ اللُّبْجَۃ و اللَّبْجَۃ جمع لُبَج و لُبُج: ایک شاخ دار لوہا جس سے بھیڑیئے کو شکار کیا جاتا ہے۔ اللَّبَّاج: احمق،

کمزور عقل والا۔

لبح: لَبِحَ -لَبَحاً و لَبَّحَ و الْبَحَ الرجُلُ: مرد کا بوڑھا ہوجانا۔ اللَبَح: سن رسیدہ بوڑھا، بہادری، شجاعت

لبخ: ا۔ لَبَخَ -لَبْخاً فلاناً: کو مارنا، کو گالی دینا، کو قتل کرنا۔ لَبَّخ و تَلَبَّخَ جسمُهُ من الضرب: کے جسم پر مار پیٹ کے آثار کا نظر آنا۔ لَا بَخَ لِبَاخاً و مُلَابَخَةً ہٗ: باہم طمانچے مارنا، ایک دوسرے کو مارنا۔
۲۔ لَبَخَ -لَبْخاً الرجُلَ: پکڑنے کیلئے حیلہ کرنا۔...... الشیءَ: کو لے لینا۔
۳۔ لَبَخَ -لُبُوخاً جسدُهُ: بدن کا بہت گوشت والا ہونا صفت لَبِیخ۔ لَبَّخَ لَہٗ: کو مرہم لگانا۔ پلٹس (poultice) باندھنا۔ (عوام کی زبان میں)۔ تَلَبَّخَ: خوشبو لگانا۔ اللَبُخَة جمع لَبُخات (طب): پلٹس (poultice)، مرہم (عوام کی زبان میں) اللَبِیخ: بہت گوشت والا۔ اللَبِیخَة: خوشبو کا نافہ۔
۴۔ اللَبَخ واحد لَبَخة (ن): ایک درخت جس کے پتے اخروٹ کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں۔ پھول سبزی مائل پیلے ہوتے ہیں اور خوشبو دار ہوتے ہیں۔ عموماً مصر میں بویا جاتا ہے۔

لَبْخ و لَبَخ (اسم جنس واحد لبخة) کیکر یا ببول کی ایک قسم۔ لَبْخَة جمع لَبْخات: پلٹس (poultice)، ملائم گودا یا مغز، کھال کو نرم کرنے والی مالش کی دوا، اس کا پلاسٹر یا پھایا۔ لَبِیخ: موٹا، فربہ، جسیم موٹا تازہ، لحیم، چربی دار گوشت دار، گداز۔

لبد: لَبَدَ -لُبُودًا بالمكان: کسی جگہ میں اقامت کرنا، — القومُ بالرجُل: کے ساتھ ہونا، کو گھیرنا۔ — بالشیءِ: سے چمٹنا۔ — الشیءُ بالشیءِ: ایک دوسرے سے گتھ جانا — الثوبَ: کپڑے میں پیوند لگانا۔ — -لَبْدًا الصوفَ: اون کا نمدہ بنانا۔ لَبِدَ -لَبَداً بالمكان: کسی جگہ میں اقامت کرنا۔ لَبَّدَ الصوفَ: اون کا نمدہ بنانا۔ — الشیءُ: نمدہ کی طرح ہونا۔ — المطرُ الارضَ: بارش کا زمین کو تر کرنا۔ — شَعَرَهُ: کے بالوں کو گوند وغیرہ سے چپکا کر نمدہ نما کرنا۔ — الكساءَ وغيرَهُ: لباس وغیرہ کو پیوند لگانا۔ الْبَدَ بالارض: زمین سے چمٹنا۔ — بالمكان: کسی جگہ میں اقامت کرنا۔ — السرجَ: زین کے لئے نمدہ بنانا۔ — الفرسَ: گھوڑے پر نمدہ کسنا۔ — الشیء بالشیءِ: چیز کو چیز سے چپکانا۔ — الرجُلُ راسَهُ: مرد کا دروازہ میں داخل ہوتے وقت اپنا سر جھکانا — الخرقَ: پھٹن کو پیوند لگانا۔ — بصرُ المُصَلِّی: نماز پڑھنے والے کی نگاہ کا سجدہ کی جگہ پر جمنا۔ تَلَبَّدَ الصوفُ و نحوه: اون وغیرہ کا نمدہ بننا۔ — الطائرُ بالارض: پرندہ کا زمین پر بیٹھنا۔ — الرجُلُ: دیکھ کر معلوم کرنا۔ — ت الارضُ بالمطر: زمین کا بارش سے ٹھوس ہو جانا۔ اِلْتَبَدَ الورقُ و نحوه: پتوں وغیرہ کا آپس میں چمٹنا۔ — ت الشجرةُ: درخت کا بہت پتوں والا ہونا۔ اللِبْد جمع لُبُود و الْبَاد: اونی چٹائی، زین کے نیچے کا عرق گیر۔ تہ بتہ جمائے ہوئے بال یا اون۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ لا یجف لِبْدُه: فلاں کا عرق گیر خشک نہیں ہوتا یعنی وہ ہمیشہ سفر پر رہتا ہے۔ اللبَد (مص): نمدہ کہا جاتا ہے: مالَهُ سَبَدٌ و لا لَبَدٌ: اس کے پاس تھوڑا بہت کچھ نہیں۔ اللَبِد: تہ بتہ جمے ہوئے بال وغیرہ۔ جو نہ سفر پر جاتا ہو نہ اپنے گھر سے نکلتا ہو۔ اللُبَد: جو نہ سفر پر جاتا ہو نہ گھر چھوڑتا ہو۔ کہا جاتا ہے: مالٌ لُبَدٌ: بہت مال۔ صار الناسُ علیه لُبَداً: لوگ اس کے گرد جمع ہو گئے۔ ابو لُبَد (ح): شیر۔ اللِبدَة: کپڑے کا ٹکڑا جس سے قمیض کے سامنے کا پیوند لگایا جائے۔ تہ بتہ جمے ہوئے بال یا اون، ران کا اندرونی حصہ (ح) ٹڈی۔ — جمع لِبَد و لُبَد و الْبَاد و لُبُود: شیر کی ایال، اللُبْدة جمع لِبَد و لُبَد و الْبَاد و لُبُود: شیر کی ایال، تہ بتہ جمے ہوئے بال یا اون۔...... اللابد (فا) جمع لُبَّد (ح): شیر، کہا جاتا ہے: مالٌ لابِدٌ: بہت مال۔ اللَبَّاد: نمدہ گر۔ اللُبَّاد: اون کی ٹوپی یا نمدے کی قبا۔ اللُبَّدَی: مجتمع لوگ، لوگوں کی بھیڑ۔ (ح) پرندہ جو زمین پر بیٹھا رہے اور بغیر اڑائے نہ اڑے۔ اللُبُود (ح) چمچچڑ۔ اللَبِید: توبرا، بورا، چھوٹا تھیلا۔ — و اللُبادَی و اللُبَّادَی (ح): پرندہ، جو زمین پر بیٹھا رہے اور اڑائے نہ اڑے، بٹیر، لوا۔ المُلْبِد (فا): زمین سے چمٹنے والا، فقیر۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ مُلبِدٌ: فلاں شخص بہت فقیر ہے۔ (ح): شیر۔ المُلْبَد و المُلَبَّد: پیوند کیا ہوا۔ المَلْبُود: پیوند شدہ۔ تیسٌ مَلْبُود: بھرے ہوئے جسم کا نر چکارا۔

لَبَدَ -لُبُوداً ب: سے چمٹنا، چپکنا، سے وابستہ رہنا، سے بندھنا، پر چڑھنا، میں رہنا، میں اقامت کرنا، میں ٹھہرنا۔ لَبَّدَ ہٗ: (اون) کا نمدہ بنانا، کو چٹائی کی طرح بنانا، کو نمدہ کا استر لگانا، (اولوں کا گھاس کو) پیس ڈالنا، گرا دینا، (کپڑے کو) کلف دینا۔ الْبَدَ ب: سے مضبوطی کے ساتھ چمٹنا، سے وابستہ رہنا، سے چمٹا رہنا۔ تَلَبَّدَ: مضبوطی کے ساتھ چمٹنا، وابستہ ہونا، چمٹا رہنا، متحد رہنا، نمدہ بن جانا، چٹائی کی طرح بن جانا، اُلجھنا، پھنسنا، مل کر بنا جانا، گندھنا، ملنا، جڑنا، باہم وابستہ ہونا، بھنچنا، گھٹا چھانا، بادلوں کا گھر آنا — بالغیوم: (آسمان پر) بادل چھانا، بادلوں سے بھر جانا، (چہرے کا) تاریک ہونا۔ لِبْد جمع لُبُود و الْبَاد: نمدہ۔ لُبُودٌ من الغمائم: بادلوں کے گھنے، ڈھیر، طبقے۔ لَبَد: اون۔ لَبِد: بندھا ہوا، جڑا ہوا، چپکا ہوا، مربوط، ٹھوس، پختہ، مضبوط۔ لُبَد: لقمان کی ساتویں گدھ (کرگس) (جس کی موت نے لقمان کی زندگی ختم کردی)۔ لمبی عمر سے استعارہ ہے۔ لِبْدَة جمع لِبَد: (شیر کی) ایال، نمدہ کی تنگ ٹوپی۔ نمدے کا ہیٹ، نمدے کی ٹوپی۔ لُبْدَة: چٹائی کی طرح بنائی ہوئی اور دبائی ہوئی اون یا بال، نمدہ۔ لَبَّاد: نمدہ بنانے والا، نمدہ لُبَّادَہ جمع لُبَّادات: گھوڑے یا زین کا کمبل (جمع لبابید) نمدے کی ٹوپی۔ مُلَبَّد بالغیوم: ابر آلود (آسمان)۔ مُتَلَبِّد بالغیوم: ابر آلود آسمان۔

لبز: لَبَزَ -لَبْزاً ہٗ: کو سخت مارنا۔ — الشیءَ: کو بہت کھانا، کو توڑ دینا۔ — فُلاناً: کو برا لقب دینا، کی پیٹھ پر ہاتھ سے مارنا۔

لبس: ا۔ لَبَسَ -لَبْسًا علیه الامرَ: پر کسی امر کو خلط ملط کرنا، مشتبہ بنانا۔ — -لَبْسًا ہٗ: کو اس کے معاملہ میں اُلجھا دینا، شبہ میں ڈالنا، آپ کہتے ہیں: لَبَسَنِی: اس نے مجھے اپنا معاملہ میں شبہ میں ڈال دیا۔ لَبِسَ -لُبْسًا الثوبَ: لباس پہننا۔ — فُلاناً: کی صحبت سے مدت تک متمتع ہونا — فُلاناً علی مافیه: کو قبول کرنا، برداشت کرنا۔ کہا جاتا ہے: لَبِستُ علی ذلك اُذُنِیَّ: اس پر میں بہرا بنا رہا، کوئی بات نہ کی۔ لَبِستُ لِفلانٍ اُذُنِیَّ: میں اس کے لئے انجان بنا رہا۔ لَبَّس علیه الامرَ: پر معاملہ کو خلط ملط کرنا۔ — الشیءَ: کو چھپانا، الجھا دینا۔ لَا بَسَ ہٗ: سے میل جول کر کے اندرونی حالت معلوم کرنا۔ — الامرَ: کو استقلال سے کرنا۔ الْبَسَ ہٗ: کو چھپانا، پوشیدہ کرنا، ڈھکنا کپڑا پہنانا۔ — ہٗ الثوبَ: کو لباس پہنانا۔ تَلَبَّسَ عَلَیَّ الامرُ: مجھ پر معاملہ خلط ملط ہوگیا، مشتبہ ہوگیا اور مشکل ہوگیا۔ — بالامر و بالثوب: کام میں لگنا، کپڑا پہننا۔ کہا جاتا ہے: تَلَبَّسَ حُبُّهُ بدمی: اس کی محبت میرے خون میں شامل ہوگئی۔ — الطعامُ بالید: کھانے کا ہاتھ سے چپک جانا۔ — بِیَ الامرُ: کام کا (مجھ) سے متعلق ہونا، تعلق ہونا۔ کہا جاتا ہے: تَلَبَّسَ لِباساً حَسَناً: اس نے خوبصورت لباس پہنا۔ اِلْتَبَسَ بعمل كذا: سے

خلط ملط ہونا۔ ...... عَلَيَّ الامرُ: معاملہ کا (مجھ) پر گڈ مڈ ہونا، مشکوک ہونا، مشکل ہونا۔ اللُّبس: شبہہ، دشواری، ابہام، دھندلا پن، ایک قسم کا کپڑا۔ اللَّبَس: شبہ، دشواری، ابہام، تاریکی کا ملنا۔ اللِّبس جمع لُبُوس: پہننے کی چیز، کھال اور گوشت کے درمیان کی باریک جھلی۔ لِبسُ الهودجِ و نحوہ: ڈولی کا پردہ۔ اللُّبسَة و الالتباس و اللَّبُوسة و اللُّبُوسة: شبہ، دشواری، ابہام، دھندلا پن۔ اللِّبسة: پہننے کا ایک طریقہ۔ ایک قسم کا کپڑا۔ اللِباس: اختلاط، اجتماع، شوہر، بیوی۔ جمع لُبُس و اَلبِسَة: لباس۔ لباسُ الزهرِ: کلی کا غلاف۔ لِباسُ التَقوىٰ: حیاء، شرم۔ اللَّبَّاس: بہت خلط ملط کرنے والا، بہت لباس پہننے والا۔ اللَّبُوس: لباس، زرہ، بہت کپڑے پہننے والا۔ اللَّبِيس: مثل، مانند، نظیر، کپڑا۔ قمیصٌ لَبِیس: بوسیدہ کپڑا۔ التَلبِیس (مص): حقیقت چھپا کر، خلاف حقیقت کا اظہار۔ المِلبَس: رات۔ ...... والمَلبَس جمع مَلابِس: لباس۔ المُلَبَّس (مفع): شکر چڑھا بادام وغیرہ۔

۲۔ اِلتَبَسَ تْ بہ الخیلُ: گھوڑوں کا کسی کے پاس جا پہنچنا۔

○ لَبِسَ - لُبساً ہ: (لباس) پہننا۔ لَبَّس ہ ہ: کو (کچھ) پہنانا ــــ ہ ب: کو سے ڈھکنا، کو کالیپ کرنا، کو سے آراستہ کرنا، پر کا خول چڑھانا، کو سے مرصع کرنا ــــ ہ: پر بیماری وغیرہ کی زردی چھا جانا، پر کپکپی طاری ہونا ــــ ہ علی: کے لئے کو مبہم غیر واضح بنانا، الجھا ہوا یا پیچیدہ بنانا ــــ علی: کو دھوکا دینا، الو بنانا۔ لَابَسَ ہُ: سے قریبی تعلقات ہونا، سے ہم پیالہ وہم نوالہ ہونا ــــ ہ/ہ: سے قریبی رابطہ رکھنا ــــ ہ: کو (ماحول، معاشرتی ماحول، حالات کا) گھیر لینا۔ اَلبَس ہ ہ: کو (کوئی کپڑا وغیرہ) پہنانا ــــ ہ: کو لیپ کرنا، کو آراستہ کرنا، کو ڈھکنا۔ تَلَبَّس ب: (کوئی کپڑا) وغیرہ پہننا، سے ڈھکا ہوا ہونا، میں ملفوف ہونا یا میں ملوث ہونا، میں کھنچ کر چلے جانا، کو خواہ مخواہ چھیڑنا، ــــ علی: کیلئے مبہم، نا قابل فہم، مشتبہ ہونا، غیر واضح ہونا۔ اِلتَبَسَ علی: کے لئے مبہم ہونا، مشتبہ ہونا، غیر واضح ہونا ــــ ب: سے خلط ملط ہونا ــــ ہ ب: کو غلطی سے کوئی سمجھ بیٹھنا۔ لُبس و لَبس و لُبسَة: اُلجھن، گڈمڈ، گڑبڑ، ابتری، پریشانی، گھبراہٹ، الجھاؤ، پیچیدگی، دھندلا پن، تاریکی، تذبذب، غیر یقینی حالت، عسیرالفہمی، ابہام۔ کان فی لبس من امرہ: کے بارے میں متذبذب ہونا، کے متعلق شکوک وشبہات رکھنا۔ لِبس جمع لُبُوس: کپڑے، لباس، پوشاک، جوڑا۔ لِبسَة: پہننے کا انداز، وضع قطع۔ لباس جمع لِباسات و اَلبِسَة: کپڑا، لباس، پوشاک، زیر جامہ۔ لباس الرأس: سجیلی ٹوپی۔ لِباسُ التَقوىٰ: شائستگی، حیا، پاکبازی، شرافت، شرم۔ لباس رسمی و لباس عسکری: وردی۔ لباس السَهرة: شام کا لباس۔ لباس وطنی: قومی لباس۔ البسة جاهزة: ریڈی میڈ کپڑے۔ لَبِیس: پہنا ہوا، پہنے ہوئے کپڑے، مستعملہ کپڑے (second hand clothes) دریائے نیل کی ایک قسم کی مچھلی۔ لَبُوس: کپڑا، بتی، شیافہ (suppository)۔ لَبُوس رسمی: وردی۔ مَلبَس جمع مَلابِس: لباس، سوٹ، جمع کپڑے، لباس پوشاک۔ ملبسُ الوقایة: حفاظتی لباس۔ ملابسُ التَشریفة: دعوتی لباس۔ ملابس داخلیة و خارجیة: زیر جامہ اور اوپر پہننے کے کپڑے۔ ملابس رسمیه: وردی، ملازموں کی وردی۔ ملابس المیدان: فیلڈ یونیفارم۔ مَحَلُّ الملابس: ریڈی میڈ کپڑوں کی دوکان۔ تلبیس: لباس پہنانا، منڈھنا، کوٹ لگانا، خول چڑھانا، مسالہ چڑھانا، تہ چڑھانا، صندوق میں رکھنا، صندوق میں بند کرنا، غلاف چڑھانا، میان میں رکھنا، ڈھانپنا، دیوار پر مسالہ چڑھانا یا ملمع چڑھانا، دیوار پر سفیدی پھیرنا، دیوار کی سفیدی، پلاستر، گھوڑے پر پالان یا زین ڈالنا، پچی کاری، جڑاؤ کاری، فریب، دھوکا، چال، حیلہ سازی، عیاری، حیلہ گری، دغا، دغابازی۔ تَلبِیسَة: بتی، شافیہ (suppsitory) مُلَابسة: راہ ورسم، میل جول، گہری دوستی، بے تکلفی، قریبی تعلقات۔ مُلابَسات: تعلقات، ناطے، روابط، رشتے، ساتھ کی چیزیں، ساتھ ساتھ ہونے والے عجیب وغریب واقعات، گردو پیش کے حالات، گردوپیش، ماحول۔ قضایا التلبس: ایسے کیس (حالات) جن میں مجرم رنگے ہاتھوں پکڑا گیا ہو۔ (cases of flagrant delicto) التباس: الجھن، پریشانی، گھبراہٹ، الجھاؤ، پیچیدگی، دھندلا پن، ابہام، شک وشبہ، شک۔ دفعُ الالتباس: تصحیح، اصلاح، درستی، تلافی، توضیح، وضاحت۔ احاط به الالتباسُ: مکمل طور پر مبہم اور غیر واضح ہونا، تاریکی میں لپٹا ہوا، دھندلا ہونا۔ مَلبُوس: پہنا ہوا، مستعمل کپڑے، جس پر کسی کا سایہ ہوا، ہیجانی کیفیت یا مذہبی وجد میں۔ مَلبُوسات: لباس، پوشاک، کپڑے۔

○ مُلبَّس: پیچیدہ، الجھا ہوا دھندلا سا، مشکوک، مشتبہ، مرصع، پچی کاری کا، جڑاؤ کام والا، جڑا ہونا، کوٹ کیا ہوا، شکر چڑھا، قند کے قوام میں پکا ہوا، مربہ بنایا ہوا۔ مُتَلَبِّسًا بالجَرِیمَة: رنگے ہاتھوں (پکڑا ہوا) جرم کرتے ہوئے۔ مُلتبس: الجھا ہوا، پیچیدہ، دقیق، مشکل، دشوار، دھندلا، مبہم غیر واضح، مشکوک، مشتبہ، غیر یقینی۔

لبش: لَبَّشَ: جانے یا سفر کیلئے اپنی چیزوں کو یا سامان کو کسی ترتیب کے بغیر اکٹھا کرنا (عوام کی زبان میں)۔

لبط: ا۔ لَبَطَ - لَبطًا بفلان الارضَ: کو بچھاڑنا، زمین پر پٹکنا ــــ لَبطاً البعیرُ او البغلُ: اونٹ یا خچر کا زمین پر پاؤں مارنا، دوڑنے میں لاتیں پٹکنا (سریانی لفظ)۔ لُبِطَ بہ: گرایا جانا، بیماری وغیرہ سے گر پڑنا، پچھاڑا جانا۔ عام لوگ کہتے ہیں: لَبَط العجینُ و نحوہ: گندھا ہوا آٹا وغیرہ، نرم ہو گیا اور پھیل گیا اور اس سے نپٹنا مشکل ہو گیا۔ تَلَبَّطَ و التَبَطَ البعیرُ: اونٹ کا لات مارنا، دوڑنے میں لات پٹکنا ...... الرجلُ: زمین پر لوٹنا، مضطرب وحیران ہونا ...... فی الامر: میں کوشش کرنا، محنت کرنا، حیلہ کرنا۔ اللَّبطَة: لَبَطَ کا اسم مرۃ۔ اللَبطَة: الالتباط کا اسم۔ لنگڑے کی دوڑ۔ المَلبُوط (مفع): رجلٌ مَلبُوطٌ بہ: متحیر۔

۲۔ لُبِطَ بہ: زکام زدہ ہونا۔ اللُبطَة: زکام۔

۳۔ الاَلباط واحد لَبط: چمڑے، کھالیں۔

○ لَبَطَ - لَبطًا: لبط بہ الارض: کو زمین پر گرانا، پچھاڑنا ــــ: (جانور کا) لاتیں مارنا۔ اِدھر اُدھر سرپٹ دوڑنا۔

لبع: لَبَعَ: بسیار خور ہونا (عوام کی زبان میں)۔

لبق: ا۔ لَبِقَ - لَبَقًا الشیءَ: کو نرم کرنا۔ لَبِقَ - لَبَقًا و لَبُقَ - لَبَاقَةً: ماہر ہونا، ذہین ہونا، نرم اخلاق ہونا ــــ الثوبُ و نحوہُ بفلان: لباس وغیرہ کا کو زیب دینا۔ لَبَّقَ الشیءَ: کو نرم کرنا ــــ لہُ الثوبَ و نحوہُ: کو لباس پہنا کر دیکھنا آیا وہ اسے زیب دیتا ہے۔ عوام کہتے ہیں: لَبَّقَ لہُ اسماً: کو سے ملقب کرنا، کو کا نام دینا۔ اللَبِق م لَبِقَة و اللبیق م لَبِیقَة: نرم خو، نرم اخلاق والا، قابل، ذہین، شگفتہ، زندہ دل۔

○ لَبُقَ - لَبَاقَةً: چالاک ہونا، ماہر ہونا، شائستہ خوش خلق ہونا، پاکیزہ، شائستہ اخلاق وعادات والا ہونا۔ لَبِقَ - لَبَقًا: چالاک ہونا، ماہر ہونا، شائستہ ہونا، خوش خلق ہونا، پاکیزہ ہونا، شائستہ اخلاق وعادات والا ہونا ــــ ب: (کپڑوں کا) پر سجنا، کو زیب دینا، کو فٹ آنا۔ لَبَّقَ

ہ۔ کے مطابق ہونا، کرنا، کوٹھیک ٹھاک کرنا، کوقرینہ سے لگانا۔ لَبَق: چالاکی، تیزطبعی، باریکی، لطافت، نکتہ سنجی، باریک بینی، مہارت، اپچ، خوش تدبیری، موزونیت، شائستگی، سلیقہ، ادب آداب۔ لباقۃ بمعنی لَبَق: نیز، شائستہ اخلاق وعادات، دلکشی، خوش اسلوبی۔ لَبِق و لبیق: چالاک، باریک بین، دقیقہ سنج، شائستہ اخلاق وعادات والا، شستہ، مناسب، دل خوش کن۔

لبک: لَبَکَ ۔لَبْکاً و لَبَّکَ الامرَ او الشیءَ: کوخلط ملط کرنا، ملادینا۔ ـــــ الثرِیدَ: ثرید کوکھانے کے لئے اکٹھا کرنا (ثرید: شورے میں بھگوئی ہوئی روٹی)۔ ـــــ القومُ بین الشاءِ: لوگوں کا بکریوں کوخلط ملط کر دینا۔ عوام کہتے ہیں: لَبَکَہٗ بہ: اس نے اسے اپنے معاملہ کے بارے میں الجھن میں ڈال دیا۔ لَبِکَ ۔ لَبْکاً و تَلَبَّکَ و الْتَبَکَ الامرُ: مختلط ومشتبہ ہونا۔ الُبْکَ: فحش کلامی کرنا، گفتگو میں غلطی کرنا۔ اللَّبْکُ واللَّبُکَۃ: مخلوط چیز۔ کہا جاتا ہے: وقع فی لبکۃ: وہ الجھن میں پڑ گیا۔ امرٌ لَبِکٌ و لَبِیْکٌ: خلط ملط اور مشتبہ معاملہ۔ اللَّبَکَۃُ: لقمہ یا ثرید کا ایک حصہ۔ اللُّبَاکَۃ واللَّبِیْکَۃ: جماعت، گروہ۔ کہا جاتا ہے: وقع فی لبیکۃ: وہ الجھن میں پڑ گیا۔

○ لَبَکَ ۔لَبْکاً و لَبَّکَ ہ: کوملانا، خلط ملط کرنا، کی آمیزش کرنا۔ ہ: کوذرہم برہم کرنا، الجھانا، گڈمڈ کرنا، خلط ملط کر دینا، مکدر کرنا، خراب کرنا، تہ و بالا کرنا۔ لَبِکَ ۔ و تَلَبَّکَ و الْتَبَکَ: الجھن میں پڑنا، درہم برہم ہونا، الٹ پلٹ ہو جانا، بے ترتیب ہو جانا، تہ و بالا ہو جانا، غیر منظم ہو جانا۔

لبن: ١۔لَبَنَ ۔لَبْناً فلاناً بالعصا: کوزور سے لاٹھی مارنا۔

٢۔لَبَنَ ۔لَبْناً الرجُلَ: کودودھ پلانا۔ لَبِنَ ۔لَبَناً الشاۃُ: بکری کا دودھ زیادہ ہونا۔ اَلْبَنَ القومُ: قوم کا بہت دودھ والا ہونا صفت لابنون و مُلبنون۔ ـــــ الرجُلُ: تلبینہ بنانا ـــــ ت الشاۃُ: بکری کے تھنوں میں دودھ اترنا۔ اِلْتَبَنَ: دودھ چوسنا۔ اِسْتَلْبَنَ: دودھ طلب کرنا۔ اللابِن (فا) م لابنۃ جمع لابنات و لَوَابن: دودھ والا، بہت دودھ والا، دودھ پلانے والا۔ اللَّوَابن: تھن۔ اللَبَن (مص) جمع البان: دودھ۔ لبنۃ: کچھ دودھ۔ لبنُ الشجرۃ: درخت کا دودھ (درخت کا پانی)۔ لبنُ الطیر (ن) (الصاصل): ایک پودا، پھول جس کے سفید اور خوبصورت ہوتے ہیں۔ یوروپ، ایشیا کے معتدل علاقوں، متوسط علاقوں اور جنوبی افریقہ میں اس کی بہتات ہے۔ اس کی بعض اقسام آرائش کیلئے اگائی جاتی ہیں۔ اللَّبِن: دودھ کا بہت دلدادہ۔ دودھ پینے والا۔ اللَّبِنَـہ و اللَّبِنَۃ: دودھ والی۔ اللَّبَنِیَّۃُ (ط): دودھ، چاول اور گوشت سے تیار کیا جانے والا کھانا۔ اللُّبَان (ن) صنوبر (ن): کندر۔ اللَّبَان: سینہ یا دونوں پستانوں کے درمیان کا حصہ۔ اس کا اکثر استعمال کھروں والے جانور کے سینہ کے لئے ہوتا ہے (جیسے گھوڑی کا سینہ)۔ اللِّبَان: دودھ۔ کہا جاتا ہے: ھو اخوہ بلِبَان امہ: وہ اس کا دودھ شریک بھائی ہے۔ بلبنِ اُمِّہٖ: نہیں کہا جاتا۔ اللبّان عند العامۃ: دودھ فروش۔ اللَّبُون: دودھ کا بہت دلدادہ۔ ـــــ واللبُونۃ جمع لِبَان و لِبْن و لُبُن ولَبَائِن: دودھ والی۔ کہا جاتا ہے: کم لُبْنُ غنمِكَ؟: تمہاری بکریوں میں کتنی دودھ والی ہیں؟۔ اللَّبِیْن م لَبِیْنَۃ: دودھ سے پرورش پایا ہوا۔ اللُّبْنَـی (ن): ایک درخت جس سے شہد کی طرح دودھ نکلتا ہے۔ عسلُ اللُّبْنَی: اس درخت سے نکلنے والی گوند۔ التَّلْبِیْن والتَّلْبِینۃ: بھوسی، دودھ یا شہد سے تیار کیا ہوا حریرۃ۔ المَلْبَن (ط): ایک قسم کی کھانے کی چیز جو نشاستہ، چینی اور گلاب کے پانی سے تیار کی جاتی ہے۔ المِلْبَن: دودھ صاف کرنے کی چھلنی، دودھ دوہنے کا برتن۔ المِلْبَنَۃ: چمچ، چمچہ۔ عشبٌ مَلْبَنَۃٌ: ایک قسم کی گھاس جس سے جانور دودھ زیادہ دینے لگتے ہیں۔ المُلَبِّن عند العامۃ: اینٹیں بنانے والا۔ المَلْبُون: دودھ سے پرورش پانے والا۔ دودھ کے نشہ والا۔

٣۔لَبِنَ ۔لَبَناً الرجُلُ: بہت کھانا۔

٤۔لَبِنَ ۔لَبَناً الرجُلُ: تکیہ کی وجہ سے کی گردن میں درد ہونا۔ لَبِنُ القمیص: کرتے کی کلی۔ اللَّبِیْسَن: کرتے کی کلی۔

٥۔لَبَّنَ: فیصلہ کرنے کے لئے مجلس منعقد کرنا۔ مجلسٌ لبنٌ: ضروری اور اہم کام کے متعلق فیصلہ کے لئے منعقد ہونے والی مجلس۔ اللُّبَانۃ جمع لُبَان و لُبَانات: معاملہ، کام، فرائض، ذمہ داریاں۔ قضیتُ لُبَانتی: میں نے اپنا کام پورا کر لیا۔

٦۔لَبَّنَ: اینٹیں بنانا ـــــ الشیءَ: کوچوکور بنانا۔ اللَّبِن واحد لَبِنَۃ و اللِّبَن واللبن: کچی اینٹیں۔ اللَّبَّان: اینٹیں بنانے والا۔ المِلْبَن: اینٹ بنانے کا سانچہ۔ اینٹیں لیجانے کی ریڑھی۔

٧۔ تَلَبَّنَ الرجُلُ: سست ہونا، دیر کرنا۔

○ لَبَّنَ: اینٹ بنانا۔ اِلْتَبَنَ: دودھ چوسنا، پستان یا تھن سے دودھ پینا۔ لِبَن و لَبِن: کچی اینٹ۔ لَبَن جمع اَلْبَان: دودھ، دہی۔ البان: دودھ کے کارخانے کی مصنوعات، دودھ کی مصنوعات جیسے مکھن، ملائی پنیر۔ لَبَنُ الخَضّ: چھاچھ، مکھن نکلی لسی۔ butter milk۔ شِرْشُ اللبَن: دودھ یا دہی کا پانی۔ مـاء الجُبن۔ مِیْزَانُ اللبن: شیرپیماء، معیار اللبن، دودھ کے خالص ہونے کا امتحان کرنے والا آلہ۔ فَرْعُ الالبان: ڈیری ڈیپارٹمنٹ dairy department۔ لَبَنِـی: دودھ کا۔ (صفت)، دودھیا، دودھ جیسا، دودھ کے متعلق۔ لَبَنِیۃ: دودھ سے تیار کیا ہوا کھانا a dish prepared of milk۔ لَبَـان: پستان، چھاتیاں۔ لُبَـان: لوبان frankinense۔ لُبَـان جَـاوِی: ملک جاوا کا لوبان۔ لُبَان ذَکَر: لوبان، مشرقی لوبان۔ لُبَان شَـامِی: ایک قسم کی رائی یا گوند۔ لُبَان العَذْرَاء: میگنیشیا (magnesia)۔ لِبَـان: دودھ چوسنا، دایہ گری کرنا۔ لَبَّان: اینٹ بنانے والا، دودھ والا۔ لُبَانَۃ جمع لُبَانات و لُبَان: آرزو، خواہش تمنا، مقصد، غرض، منزل مقصود، اختتام، انجام، کام، اہم کام، کارِ عظیم۔ لِبَانَۃ: ڈیری، دودھ کی مصنوعات بیچنا یا بنانا۔ لَبِنَۃ و لَبُون و لَبُونۃ جمع لِبان لُبْن و لُبُن و لَبَائِن: دودھ دینے والی، دودھیل میں۔ حَیَوَانٌ لَبونٌ: تھن والے یا دودھ پلانے والے جانور۔ لُبْنَـی: گوند والا درخت۔ لُبنان: ایک ملک کا نام Lebanon۔ لُبْنانی: لُبنان کا جمع لُبْنَانِیُّون۔ مَلْبَن: نشاستہ، چینی مصطگی اور پستہ سے تیار کردہ مٹھائی۔ مَلْبَنَۃ: ڈیری dairy۔

لبو: اَللَّبُوَۃ و اللَّبُوَۃ (ح): شیرنی اسے لَبْوَۃ و لَبَاءَۃ و لَبْأَۃ بھی کہا جاتا ہے۔ (اس کا ذکر مادہ لبأ میں بھی آچکا ہے)۔

لبی: لَبِیَ یَلْبَی لَبًیا من الطعام: بہت کھانا کھانا۔ لَبَّی تَلْبِیَۃً الرجُلَ: کوجواب دینا اور لَبَّیْکَ کہنا۔ کہا جاتا ہے: بینھم المُلْتَبِیَۃ: ان میں ایسا اتفاق ہے کہ ایک دوسرے سے کوئی بات پوشیدہ نہیں رکھتے۔

○ لَبَّی ہ: (دعوتِ پکار) پر عمل کرنا، کی تعمیل کرنا۔ ہ: کا جواب دینا، پر راضی ہونا، کو مان لینا، کے حسب ہدایت یا خواہش کام کرنا، حکم بجالانا، حکم کی تعمیل کرنا۔ لَبَّی نِدَاءَ رَبِّہٖ: پروردگار کے بلاوے پر دنیا کو ہمیشہ کے لئے چھوڑ جانا۔ لَبَّیْك: میں حاضر ہوں، میں موجود ہوں، میں تمہاری اطاعت پر قائم ہوں۔ تَلْبِیَۃً لِ: کی تعمیل میں، کے حسب خواہش یا حسب ہدایت۔ تَلْبِیَۃً لدعوتہ: اس کی دعوت پر۔ لیبیریا: ایک ملک کا نام Liberia۔

لت: ۱۔ لَتَّ ـلَتًّا الشیءَ: کو باریک کرنا، پیسنا، باندھنا، جکڑنا۔ ــ السویقَ: ستو میں پانی یا گھی ملانا۔ ــ الماءُ الثیاب و غیرھا: پانی کا کپڑے وغیرہ تر کرنا، عوام لت اس وقت کہتے ہیں جب کوئی بہت باتیں کرے جن سے کچھ فائدہ نہ ہو۔ لَتَّ فلانٌ بفلان: فلاں کا فلاں سے چمٹ جانا۔ اللّاتّ: لَتَّ سے اسم فاعل...... اللاتُ: زمانہ جاہلیت میں ایک بت کا نام۔ اِل کا مؤنث ہے جو آشوریہ میں ایک دیوتا تھا۔ اس جہت سے اللات کا معنی ہوگا دیوی۔ اللَتّ (مص): کلہاڑی، بڑا کلہاڑا۔ (فارسی لفظ)۔ اللُتات: آمیزہ، درخت کی چھال جو باریک کی جائے۔ کہا جاتا ہے: ما ابقی منی المرضُ الالُتاتا: بیماری نے مجھ میں سوائے خشک جلد کچھ نہیں چھوڑا۔

۲۔ الَتَّ الطائرُ: پرندہ کا اپنا سر بازوؤں میں چھپالینا۔

۳۔ اللَتلَتَة: جھوٹی قسم...... عند العامة: بے سود باتیں، ایسے کام کرنا جو غیر اہم ہوں۔ فعل لَتلَتَ: بڑبڑانا اس سے صفت لتلات ہے یعنی بڑبڑانے والا مونث لتلاتہ ہے۔

⊙ لتّ ـلَتًّا ہ: کو پیسنا، کچلنا، کوٹنا۔ ہ آٹا وغیرہ میں پانی ملانا خمیر ملا آٹا گوندھنا...... ہ ب: کو میں چکر دینا، گول پھرانا، لپیٹنا، پرکالیپ کرنا۔ لَتّ: بک بک کرنا، فضول باتیں کرنا، بکواس کرنا، ہرزہ سرائی کرنا، یاوہ گوئی کرنا۔ لَتَّ و عَجَنَ فی مسالۃٍ: کسی مشکل یا مسئلہ کو از سر نو اٹھانے سے نہ تھکنا، کسی مسئلہ پر آگے پیچھے بحث مباحثہ کرنا۔ لَتّ: بکواس، طفلانہ گفتگو۔ لَتات: بچوں کی طرح گفتگو کرنے والا، بک بک کرنے والا، گپی، باتونی، باتونی مقرر، بکی مقرر۔

لتا: لَتَا ـلَتا فلانا فی صدرہ: کو دھکا دینا۔ کہا جاتا ہے: لَتَاتُ بہ اُمُّہُ: اس کی ماں نے اسے جنا...... ہُ بحجر: کو پتھر مارنا...... الیہ بعینہ: کو ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا، گھورنا ــ الشیءَ: کو کم کرنا۔ اللِتیءُ: اپنی جگہ پر رہنے والا۔

لتب: لَتَبَ ـلَتبًا و لُتُوبًا بہ: سے چمٹنا، چپکنا...... فیہ: میں پکا رہنا، جما رہنا، مستحکم ہونا...... فی منحر الناقۃ: اونٹنی کے گلے میں بھالا مارنا...... و لَتَبَ السرجَ علی الفرس: گھوڑے پر زین کسنا۔ کہا جاتا ہے: لَتَبَ علیہ ثوبَہُ: اس نے لباس پہنا جیسے اسے اتارنے کا ارادہ نہ ہو۔ اَلتَبَ علیہ الامرَ: پر کوئی بات یا کام واجب کرنا۔ تلاتَبَ القومُ: لوگوں کا متحد رہنا۔ ــ القومُ بالرماح: ایک دوسرے کو نیزہ مارنا۔ اِلتَتَبَ الثوبَ: لباس یا کپڑے پہننا۔ اللاتب (فا): چپکنے والا، جما رہنے والا۔ المِلتَب: گھر میں پڑا رہنے والا۔ المَلاتِب: پرانے کپڑے۔

لتح: لَتَحَ ـلَتحاً ہُ: کو کنکری مار کر منہ یا جسم کو زخمی کر دینا۔ ــ ہُ ببصرہ: پر نگاہ ڈالنا۔ ــ فلانًا: سے سب کچھ لے لینا۔ لَتِحَ ـلَتحاً: بھوکا ہونا صفت لَتحان م لَتحی۔ رجُلٌ لَتِحٌ و لاتِحٌ و لَتّاحٌ و لُتَحَۃٌ جمع لِتاح: عقل مند، چالاک آدمی۔ کہا جاتا ہے: ھو اَلتَحُ شِعراً منہ: وہ فصیح و بلیغ اظہار میں اس سے بہتر شاعر ہے۔

لتخ: لَتَخَ ـلَتخاً ہُ: کو آلودہ کرنا۔ ــ الشیءَ: کو پھاڑنا۔ تَلَتَّخَ بالشیء: سے آلودہ ہونا۔

لتد: لَتَدَ ـلَتدًا فلانًا بیدِہِ: کو مکا مارنا۔

لتر: اللِتر و اللِیتر: لیٹر (Liter یا litre) (سیال اشیاء ناپنے کا آلہ) جمع لِترات۔

لتز: لَتَزَ ـلَتزاً ہُ: کو مکا مار کر ہٹانا۔

لتم: لَتَمَ ـلَتمًا ہُ: کو مارنا، کے نتھنے پر نیزہ مارنا۔ ــ السھمَ: تیر پھینکنا ــ ہُ بسھمٍ: کو تیر مارنا ــ فلانٌ بشفرتہ فی لَبَّۃِ بعیرہِ: اونٹ کے بالائی سینہ پر تلوار کی نوک مارنا...... تِ الحجارۃُ رِجلَ الماشی: پتھر کا پیدل چلنے والے کے پاؤں کو زخمی کرنا۔ اللَتم: زخم۔

⊙ لِتمُوس: لٹمس (litmus)۔ لِتُوانیا: لتھوانیا Lithuania۔

لتن: اللاتینیّ جمع لاتینیون و لاتین م لاتینیّۃ جمع لاتینیات: لا تینوم (اٹلی کا ایک علاقہ) کے متعلق، لاتینوم کا۔ لاتینی۔ کہا جاتا ہے: شعبٌ لاتینی: لاتینی عوام۔ لغۃ لاتینیۃ: لاتینی زبان۔

لتی: اَلَّتِی و اَلَّتِ و اَلَّتْ جمع اللّاتِی و اللّاتِ و اللَّواتِی و اللَّواتِ و اللَّوا (تاء کے حذف کیساتھ) و اللاوی و اللاءِ و اللاء ات۔ تثنیہ میں: اللَتانِ و اللَتانّ و اللتا (نون کے بغیر) حالت رفع میں اور اللَتَینِ نصب اور جر کی حالت میں: الذی کا مؤنث (جو) اللَتَیّا و اللُتَیّا: التی کی تصغیر۔ تثنیہ میں: اللَتَیّان و اللُتَیّان۔ جمع کی صورت میں: اللَتَیّات و اللُتَیّات: کہا جاتا ہے: وقع فی اللَتَیّا و التی: وہ مختلف بڑی بڑی مصیبتوں میں مبتلا ہو گیا اور کہا جاتا ہے: بعد اللَتَیّا و التی صار کذا: بہت جھگڑے فساد کے بعد ایسا ہوا۔

لث: لَثَّ ـلَثًّا و اَلَثَّ بالمکان: کسی جگہ میں اقامت کرنا۔ ــ علیہ: پر اصرار کرنا ــ المطرُ: کئی دن تک بارش برستا رہنا۔ لَثَّ الشجرُ: درخت کا تر و تازہ ہونا، رختوں پر اوس پڑنا۔ اللَثّ: اوس شبنم۔

۲۔ لَثلَثَ المطرُ: بارش کا کئی دن برستے رہنا ــ بالمکان: کسی جگہ میں اقامت کرنا۔ ــ علی فلانٍ: پر اصرار کرنا۔ ــ الرجُلُ: کمزور ہونا۔ ــ البعیرَ: اونٹ کو تھکانا ــ ہُ فی التراب: کو مٹی میں لٹانا ــ ہُ عن کذا: کو سے منع کرنا، روکنا۔ ــ کلامَہُ: بات صاف نہ کہنا۔ ــ فی الامر: میں تردد کرنا، دیر لگانا۔ کہا جاتا ہے: لَثلِثُوا بنا: ہمیں تھوڑا آرام دو۔ تَلَثلَثَ بالمکان: کسی جگہ میں اقامت کرنا ــ فی الأمر: کسی بات یا کام میں تردد کرنا، دیر لگانا۔ ــ فی التراب: مٹی میں لوٹنا۔ ــ الغیمُ والسحابُ: ابر و بادل کا آنا جانا۔ اللَثلَث و اللَثلاث و اللَثلاثۃ و المُلَثلِث: ہر معاملہ میں دیر کرنے والا، جب کبھی تمہیں گمان ہو کہ تمہاری ضرورت پوری کرے گا تو کاہلی کر جائے۔

لثا: لَثَا ـلَثًا الکلبُ: کتے کا منہ ڈالنا یا چپڑ چپڑ کر کے پانی پینا۔ اللَثَی: درخت سے بہنے والی چیز۔

لثد: لَثَدَ ـلَثدًا المتاعَ: سامان کو ترتیب سے رکھنا، اوپر تلے جمانا۔ اللِثدَۃ: ٹھہرنے والی، کوچ نہ کرنے والی جماعت۔

لثط: لَثَطَ ـلَثطًا فلانًا: کو ہلکا سا مارنا ــ ہُ: کو ہلکے سے پھینکنا۔

لثع: اللِثعَۃ: دانتوں کی جڑوں سے ہونٹ کا ملا ہوا حصہ۔ الاَلثَعُ م لَثعاء جمع لُثع: ہکلا۔

لثغ: لَثِغَ ـلَثَغًا و تلاثَغَ: ہکلا ہونا صفت اَلثَغ م لَثغاء جمع لُثغ۔ اللُثغَۃ: ہکلا پن۔ اللُثغَۃ (ع ا): منہ۔

⊙ لثغ ـلثغًا: لکنت کرنا، تتلا کر بولنا۔ لثغ بالسین: سین کے لفظ میں لکنت کرنا۔ لُثغۃ: ناقص تلفظ، لکنت، تتلا پن۔ اَلثغ م لثغاء جمع لُثغ: تو تلا، لکنت کرنے والا۔

لثق: لَثِقَ ـلَثَقًا الیومُ: دن کا ساکن ہوا والا اور نمناک ہونا ــ المسافرُ: کیچڑ میں پڑنا ــ تُ ثیابُہُ: کپڑوں کا تر ہونا۔ ــ الطائرُ: پرندے کے پروں کا تر ہونا صفت لَثِق۔ لَثَّقَ الشیءَ: کو خراب کرنا۔ اَلثَقَ الشیءَ: کو تر کرنا۔ تَلَثَّقَ و اِلتَثَقَ: تر ہونا۔ اللَثَق: تری، نمی، کیچڑ۔ کہا جاتا ہے: مشینا فی لَثَقٍ: ہم کیچڑ میں چلے۔ اللَثِق: چیکنے والی مٹی وغیرہ۔ یوم لَثِقٌ: ساکن ہوا والا اور نمناک دن۔

لثم: اللَثمَ - و لَثِمَ - لَثماً الفمَ او الوجهَ: منہ یا
چہرے کا بوسہ لینا۔ لاثَمَ ہُ: کا بوسہ لینا۔ تلاثَم:
ایک دوسرے کا بوسہ لینا۔ اللاثِم جمع لُثَّم (فا)
اللَثمة: لثم کا اسم مرۃ، بوسہ۔
۲۔لَثَمَ - لَثماً انفہُ: کے ناک پر مکا مارنا...... تِ
الحجارۃُ خفَّ البعیر: پتھر کا اونٹ کے پاؤں کو
زخمی کرنا، خون آلود کرنا۔ البعیرُ الحجارۃَ بخفِّہِ:
اونٹ کا پتھر کو ٹھوکر سے توڑ دینا۔ و لَثِمَ - لَثماً و
تَلثَّمَ و التَثَمَ الرجلُ: منہ یا ناک پر کپڑا لپیٹنا۔
اللَثَم: ناک اور اس کا ارد گرد۔ اللِثمَۃ: گلوبند یا
گلو پوش پہننے کا انداز۔ اللِثام جمع لُثُم: ناک اور
اس کے ارد گرد لپیٹا جانے والا کپڑا یا نقاب۔
۞ لَثَمَ - لَثماً ہ: کا بوسہ لینا؛ پر ضرب لگانا، کو زخمی کرنا۔
لَثَّم ہ: (چہرے) پر نقاب ڈالنا۔ ہ: کو ڈھکنا۔
تَلَثَّمَ و اِلتَثَمَ: نقاب پہننا، اپنے آپ کو چھپانا۔
لُثمۃ: بوسہ، لِثام: نقاب، شال، چادر۔ مُلَثَّم و
مُتَلَثِّم: نقاب پوش۔

لثی: لَثِیَ یلثَی لَثًی: تھوڑا سا پانی پینا۔ القِدرُ:
ہانڈی کو خوب چاٹنا۔ شجرُ السَمُرِ: ببول کے
درخت کا نمناک ہونا، گوند بہانا...... تِ الیدُ من
طینٍ و نحوہ: ہاتھ کا مٹی وغیرہ سے لتھڑنا۔ دودھ کی
چکناہٹ سے چکنا ہونا۔ الثوبُ: کپڑے کا پسینہ
سے شرابور ہونا اور میلا ہو جانا۔ الثی شجرُ السَمُرِ:
ببول کے درخت کا نمناک ہونا، گوند بہانا۔ تِ
الشجرۃ ماحولہا: درخت کا ارد گرد کو تر کرنا۔ تَلَثَّی:
گوند نکالنا۔ الشجرُ: درخت سے گوند بہنا۔
اِلتثی: گوند نکالنا۔ اللَثَی: گوند، دودھ کی
چکناہٹ، تری، نمی۔ لَثَی الثوب: کپڑے کا
میل۔ اللَثِی: تر، گیلا، نم۔ ثَوبٌ لَثٍ: پسینہ میں
بھیگا ہوا یا میلا کپڑا۔ اللِثَۃ جمع لِثًی و لِثاتٌ و لُثًی:
مسوڑھا، عوام اسے نیرۃُ الاَسنان کہتے ہیں۔ اللَثاۃ:
حلق کا کوا (ن): ایک درخت کا نام۔ اللَثِیُّ: گوند
کھانے کا شائق۔ الحروف اللِثَویہ: ث، ذ، ظ۔

لجّ: اللجّ - لَجَجاً و لَجاجاً و لَجاجَۃً: ضد سے
جھگڑنا، دشمنی میں ثابت قدم رہنا۔ فی الامر:
کام میں لگا رہنا۔ بہ الھمُّ و نحوہُ: کو غم لگنا۔
۔۔۔ علی فلان فی المسألۃ: سے مسئلہ میں اصرار
کرنا اور اسکو جلد نمٹانے کا مطالبہ کرنا۔ لَجَّجَ القومُ:
لوگوں کا گہرے پانی میں داخل ہونا۔ تِ السفینۃُ:
جہاز کا بڑے سمندر میں داخل ہونا۔ لاجَّ خصمَہُ:
فریق مخالف سے دشمنی میں ثابت قدم رہنا۔ الَجَّ
القومُ: لوگوں کا گہرے پانی میں داخل ہونا۔ ت
الابلُ: اونٹوں کا آوازیں نکالنا اور بڑبڑانا۔ تَلَجَّجَ
متاعَ فلان: کسی کے سامان پر دعوی کرنا۔ اِلتَجَّ
البحرُ: سمندر کا ہیجان اور طوفان میں آنا، متلاطم
ہونا۔ تِ الارضُ: زمین کا کثیر اور لمبی نباتات
والی ہونا۔ ت الارضُ بالسراب: زمین میں
سراب کا گہرے سمندر جیسا ہونا۔ الامرُ او الموجُ:
معاملہ یا لہر کا بڑا اور گڈمڈ ہونا۔ الظلامُ: اندھیرے
کا گھٹا ٹوپ ہونا۔ ت الاصواتُ: آوازوں کا
مخلوط ہونا۔ اِستَلجَّ متاعَ فلان: فلاں کے مال و
متاع پر دعوئی کرنا۔ بیمینہ: یہ گمان کرکے کہ وہ
سچا ہے قسم کا کفارہ ادا نہ کرنا اور اصرار کرنا۔ اللاجّ:
بڑا جھگڑالو۔ اللُجّ: پانی کا بڑا حصہ، بڑی جماعت،
وادی کا کنارہ، تلوار۔ کہا جاتا ہے: فرسٌ اَدھمُ لُجّ:
بہت سیاہ گھوڑا۔ اللُجَّۃ جمع لُجَجٌ و لُجّ و
لِجاج: پانی کا بڑا حصہ، بڑی جماعت۔ کہا جاتا ہے:
فلانٌ لُجَّۃٌ واسِعَۃٌ: فلاں شخص وسعت میں سمندر
جیسا ہے۔ اللَجَّۃ: لجّ کا اسم مرۃ: شور و غل، آوازوں
کی کثرت، کہا جاتا ہے بحرٌ لُجاجٌ: بہت وسیع
سمندر۔ فلانٌ فی فؤادہ لَجاجۃ: فلاں کا دل
بھوک سے دھڑک رہا ہے۔ اللجوج و اللَجوجۃ
و اللُجَجۃ و المِلجاج: بڑا جھگڑالو۔ اللُجّیُّ: لُج
سے منسوب بحرٌ لُجّیٌّ: طوفانی اور بے پایاں
سمندر۔ المُلتَجَّۃ: بہت سرسبز زمین، بہت سیاہ
آنکھ۔
۲۔اللُجّ: پہاڑ میں سخت جگہ۔ اللُجَّۃ جمع لُجٌّ و لُجَجٌ
و لِجاجٌ: چاندی۔
۳۔لَجلَجَ لَجلَجَۃً: ہکلانا۔ فی صدرہ شیءٌ:
کوئی چیز کھٹکنا۔ اللقمۃَ فی فیہ: لقمہ کو منہ میں
بغیر چبائے گھمانا۔ تَلَجلَجَ: ہکلانا۔ فی
صدرہ شیءٌ: کھٹکنا۔ بالشیءِ: کو لینے میں
جلدی کرنا۔ کہا جاتا ہے: تلجلجَ دارہُ منہ: کسی
سے اس کا گھر لینا۔ اللجلاج: ہکلا، توتلا۔
۞ لجّ - لَجَجاً و لَجاجاً و لجاجۃ: ضدی ہونا،
سرکش ہونا، بے رحم اور بے درد ہونا، منہ زور ہونا۔
فی: میں ثابت قدم ہونا، پر اصرار کرنا، کو شروع کرنا، کو
کرتے رہنا۔ علی: کے پیچھے پڑ جانا، کو دق کرنا،
تنگ کرنا، کا ناک میں دم کرنا، کو تکلیف دینا۔ ب:
پر بوجھ ڈالنا، کو پچھاڑنا یا زیر کرنا، کو کمزور کرنا، تھکا دینا، کو
سخت نقصان یا صدمہ پہنچانا۔ (بھوک کا) کو سخت
اذیت دینا، دق کرنا، ستانا، پریشان کرنا۔ لاجّ ہ:
ضد سے کے ساتھ بحث مباحثہ یا جھگڑا کرنا۔ اِلتَجّ:
پُر شور ہونا، بہت اونچا ہونا، ہنگامہ خیز ہونا، گرجنا،
دھاڑنا، بہت زوروں کا ہونا۔ لُجّ و لُجَّۃ جمع
لُجَج و لِجاج: سمندر کی گہرائی، جھیل، اتھاہ، بے
پایاں گہرائی، زمین میں گہرا خوفناک شگاف۔ لُجّیّ:
اتھاہ، بے پایاں، ہولناک گہرائی والا (سمندر)۔
لَجَّۃ: شور و غوغا، چیخ پکار، آواز، غل غپاڑہ۔ لَجاجَۃ:
جھگڑالو پن، ضد، ہٹ دھرمی، سرکشی، اصرار، ہٹ،
استقلال، ثابت قدمی۔ لَجُوج و لاجّ: ضدی،
سرکش، اڑیل، سنگدل، بے رحم، بضد، مصر، تکلیف دہ،
سر ہو جانے والا، چم چچڑ، زبردستی دخل دینے والا، دخل
در معقولات کرنے والا۔

لجأ: اللجأ - لَجأً و لُجوءًا و لجیءَ - لَجأ و اِلتجأ
الی الحصن و غیرہ: قلعہ وغیرہ میں پناہ لینا۔ لَجَّأ
تَلجِئَۃً فلاناً: کو مجبور کر دینا۔ اَلجَأ فلاناً: کو مجبور کر
دینا۔ ہُ: کو بچانا، کی حفاظت کرنا۔ امرَہُ الی
اللّٰہ: اپنے معاملہ کو اللہ تعالیٰ کے سپرد کرنا۔ تَلَجَّأ
اِلیہ: کا سہارا لینا۔ من القوم: اپنے لوگوں سے
جدا ہو کر دوسروں کی پناہ میں چلے جانا۔ اللاجِیء
جمع لاجئون: پناہ گیر جو سیاسی یا دیگر وجوہات کے
باعث اپنے ملک سے بھاگ کر کسی دوسرے ملک میں
جا پناہ لے۔ اللجأ (مص): بیوی، ...... جمع اَلجاء:
قلعہ، جائے پناہ۔ التَلجِئَۃ (مص) عند الفقہاء:
ایسے فعل پر مجبور کرنا جس کا ظاہر باطن کے خلاف ہو۔
المَلجَأ جمع مَلاجِیء: پناہ کی جگہ، قلعہ، مامن، پناہ
لینا، پناہ گاہ، جہاں ہوائی حملوں کے دوران چھپا جاتا
ہے۔
۲۔لَجَّأ تَلجِئَۃً فلانٌ مالَہُ: مال کو بعض ورثاء کیلئے خاص
کر دینا۔ اَلَلُجأ: وارث۔
۳۔اللَجأ: واحد لَجأۃ (ح): ایک قسم کا کچھوا جو خشکی اور
تری دونوں جگہ رہتا ہے۔
لَجأ - لَجأً و لجوءًا و لَجِیءَ - لَجأ الی: میں پناہ لینا؛
سے رجوع کرنا، کے پاس جایا کرنا، کا سہارا لینا، پر
اکتفاء کرنا، سے معلومات حاصل کرنا، ذکر کرنا، کی
طرف اشارہ کرنا۔ لَجَّأَہُ اِلی: کو پر مجبور کرنا، پر
کیلئے دباؤ ڈالنا، سے کوئی کام کرنے یا کرانے کے لئے
قوت کا استعمال کرنا۔ اَلجَأ: بمعنی لَجَّأ، نیز
اَلجَأہ: کو پناہ دینا، کی حفاظت کرنا، اَلجَأ امرَہُ
اِلی: کو اپنا مقصد یا معاملات سپرد کرنا۔ اِلتَجَأ
اِلی: فرار ہو کر کے پاس چلے جانا، میں پناہ لینا، سے
رجوع کرنا، کے پاس جایا کرنا۔ مَلجَأ جمع مَلاجِیء:

پناہ لینے کی جگہ، پناہ گاہ، جائے پناہ، مامن، ملجا، ماوی، گھر، مرکز، مشین گن کا پختہ اڈا، بنکر، زمین دوز جائے پناہ۔ مَلجَـأ الاطفال: نرسری، بچوں کا سکول۔ ملجأ الایتام: یتیم خانہ۔ ملجأ الشیوخ: عمر رسیدہ لوگوں کا گھر۔ مَلجَـأ العمیان: اندھوں کا ادارہ۔ ملجأ العَجَزة: بیمارستان۔ ملجأ مَضادٌّ للغارات الجویة: ہوائی حملوں سے محفوظ رہنے کی پناہ گاہ (air-raid shelter)۔ لاجِـیء: پناہ کا طالب، پناہ گزین، پناہ گیر، تارک وطن، ہسپتال میں داخل۔ مُـلتَـجِـیء: پناہ طلب کرنے والا، پناہ گزین، پناہ گیر۔

لجب: ا۔ لَجِبَ ـ لَجَبًا البحرُ: سمندر کا ہیجان میں آنا۔ ـــ القومُ: قوم کا شور مچانا۔ اللَجَب (مص): گھوڑوں کی ہنہناہٹ، بہادروں کا شور۔ کہا جاتا ہے: بحرٌ ذو لَجَبٍ: ہیجان میں آیا ہوا سمندر۔ اللَجِب: پر شور، شور مچانے والا، سخت شور مچانے والا۔ جیشٌ لَجِبٌ: بڑا اور چیخ و پکار والا لشکر۔

۲۔ لَجُبَ ـ لَجُوبَةً ت الشاةُ: بکری کا کم یا بہت دودھ والی ہونا (ضد) لَجَّبَتِ الشاة: بکری کا کم یا بہت دودھ والی ہونا۔ لَجَّبَ هُ بالسیف: کو تلوار سے کاٹ ڈالنا۔ اللَّجْبَة و اللِجْبَة و اللُجْبَة و اللَجَبَة و اللَجِبَة و اللِجِبَة جمع لِجاب و لَجَبات: کم یا زیادہ دودھ دینے والی بکری۔

۳۔ المِلْجاب: تیر جس پر پر تو لگائے گئے ہوں مگر پھل نہ لگایا گیا ہو۔

○ لَـجَـب: شور، غل، ہوہا، ہلڑ، ہنگامہ، شور وغل، شور و غوغا، دنگا، شورش، اودھم مچانے والا ایک بڑا لشکر۔ لَجِب: پر شور، ہنگامہ کرنے والا، ہنگامہ خیز، غل مچانے والا، غوغائی۔

لجذ: ا۔ لَجَذَ ـ و لَجِذَ ـ لَجْذًا الرجلُ: کھانا۔ ـــ الحمارُ: گدھے کا پہلی بار چرنا۔ ـــ تِ الماشیةُ الکَلأَ: مویشیوں کا گھاس کو اپنی زبانوں کے کناروں سے کھانا۔ ـــ من الشیء: تھوڑی سی چیز لینا۔ ـــ لَجْذًا و لَجَذًا الکلبُ الاناءَ: کتے کا برتن کو اندر سے چاٹنا۔

۲۔ لَجَذَ ـ و لَجِذَ ـ لَجْذًا الرجُلَ: ایک دفعہ دیے جانے کے بعد متواتر سوال کرنا۔ ـــ فلانًا: کو ستانا۔ لَجَذَنی علی کذا: اس نے مجھے ایسے کام پر اکسایا

لجف: ا۔ لَجَفَ ـ لَجْفًا هُ: کو سخت مارنا۔

۲۔ لَجِفَ ـ لَجَفًا تِ البئرُ: کنویں کے گرد اگرد کا کھودا جانا صفت لَجْفاء۔ لَجَّفَ البئرَ: کنویں کا اردگرد کھودنا۔ ـــ الشیءَ: کو اردگرد سے وسیع و کشادہ کرنا۔ تَـلَجَّفَ البئرَ: کنویں کے اردگرد کو کھودنا۔ ـــ ت البئرُ: کنویں کا اردگرد سے کھدا ہوا ہونا، بیٹھ جانا۔ ـــ الوحشُ الکناسَ: جنگلی جانور کا پناہ گاہ کے ایک طرف کھودنا۔ اِلْتَجَفَ تِ البئرُ: کنویں کے اردگرد کا کھدا ہونا۔ اللَجَف (مص) جمع اَلْجاف: کنویں کے ایک جانب گڑھا، یا اس کے اطراف میں پانی کی گرائی ہوئی جگہیں، سیلاب کے بند ہونے کی جگہ، وادی کا وسط۔ اللِجاف جمع اَلْجِفَة و لُجُف: پہاڑ کا غار کے اوپر بڑھا ہوا حصہ، دروازہ کی دہلیز۔ اللَجیفة: دروازہ کا پہلو۔ بئرٌ مُلَتَجِفَةٌ: بیٹھا ہوا کنواں، دھنسا ہوا کنواں۔

لجم: ا۔ لَجَمَ ـ لَجْمًا الثوبَ: کپڑا سینا۔ لَجَمَ الماءُ فلانًا: پانی کا کے منہ تک پہنچنا۔ اَلْجَمَ الدابَّةَ: جانور کو لگام ڈالنا۔ ـــ الناقةَ: اونٹنی کو لگام سے داغ لگانا۔ ـــ القِدرَ: ہانڈی کے کڑے میں لکڑی ڈال کر اٹھانا۔ ـــ هُ عن حاجته: کو حاجت سے روکنا۔ کہا جاتا ہے: تکَلَّمَ فَأَلْجَمْتُهُ و اَلْقَمْتُهُ الحجرَ: وہ بولا تو میں نے اس کو روک دیا اور خاموش کر دیا۔ ـــ الماءُ فلانًا: پانی کا کے منہ تک پہنچنا۔ اِلْتَجَمَ ت الدابةُ: جانور کے لگام لگنا۔ اِسْتَلْجَمَ فلانًا الفرسَ: کو گھوڑے کو لگام لگانے کیلئے کہنا۔ اللَجْمَة: لگام لگانے کی جگہ۔ اللجام: اونٹوں کا نشان۔ جمع لُجُم و لُجْم و اَلْجِمَة: لگام۔ کہا جاتا ہے: جاءَ فلان و قد لفظ لِجامَهُ: فلاں شخص آیا تو تھکاوٹ کی وجہ سے اپنی ضرورت کو چھوڑ چکا تھا۔ اَتْبِعِ الفرسَ لِجامَها: گھوڑے کے ساتھ لگام بھی دو تا کہ بخشش مکمل ہو۔ اللَّجّام: لگامیں بنانے والا۔ المُلْجَم: لگام لگانے کی جگہ۔

۲۔ اللُجَم (ح): چھپکلی، مینڈک، ایک منحوس جانور، ہوا۔ اللَجَم جمع اَلْجام: متوسط زمین۔ و اللَجَم بمعنی اللُجَم۔ اللُجام: جس سے بدشگونی لی جائے۔ اللُجْمَة: سطح پہاڑ، زمین کا ایک نام۔ لُجْمَةُ الوادی: وادی کا کنارہ۔ اللَجْمَة (ح)۔ اللَجَم کا واحد۔ زمین کا ایک نام۔ لَجَمَةُ الوادی: وادی کا کنارہ یا دہانہ۔ المِکْیال المُلْجَم: ڈھائی صاع، ایک پیمانہ۔

○ لَجَمَ ـ لَجْمًا هُ: کو سینا، کی سلائی کرنا، بخیہ کرنا۔ لَجَّمَ و اَلْجَمَ هُ: (گھوڑے وغیرہ کو) لگام لگانا، لگام دینا، کی باگ کھینچنا، کو قابو میں رکھنا ـــ هُ: کو باز رکھنا، روکنا، کھینچنا، جکڑنا، دبانا، کو خاموش کر دینا، پر لگام رکھنا۔ اِلْتَجَمَ: لگام لگنا، لگام دیا جانا، باز رہنا، جکڑا جانا، دبایا جانا، روکا جانا، سدھایا جانا، مانوس کیا جانا، مطیع کیا جانا، کی قوت سے کام لیا جانا۔ لِجام جمع اَلْجِمَة و لُجُم: لگام، باگ ڈور، عنان، راس، باگ۔ مَلْجُوم و مُلْجَم: لگام دیا ہوا، جکڑا ہوا، دبایا ہوا، جس کی قوت سے کام لیا گیا ہو۔

لجن: ا۔ لَجَنَ ـ لَجْنًا و لَجَّنَ ورق الشجر و نحوَهُ: پتوں میں آٹا یا جو ملا کر چارہ تیار کرنا۔ لَجِنَ ـ لَجَنًا به: سے چمٹنا۔ تَلَجَّنَ الشیءُ: لیسدار ہونا۔ ـــ القومُ: پتوں میں آٹا یا جو ملا کر اونٹوں کا چارہ تیار کرنا۔ ـــ رَاسُهُ: سر کا میلا ہونا۔ اللَجِن: میلا۔ اللجین: پتوں میں آٹا یا جو ملا کر تیار کیا ہوا چارہ۔

۲۔ لَجَنَ ـ لُجُونًا و لِجانًا فی المشی: آہستہ چلنا۔ ـــ البعیرُ: اونٹ کا اڑیل ہونا۔ اللَجُون من الجمال و النوق: سست رفتار اونٹ یا اونٹنی۔

۳۔ اللَجْنَة: کمیٹی (Committee)، کسی مسئلہ پر غور کرنے کی مجلس۔ یہ یا تو یونانی لفظ ہے لیجیون سے یا لیجیو سے۔ لاتینی لفظ ہے۔ اللُجَیْن: چاندی (مصغر ہے اس کا مکبر نہیں آتا)۔ اللُجَیْنِیَّة: دراہم (چاندی کے)۔

○ لَجِنَ ـ لَجَنًا ب: سے چمٹنا، چمٹ جانا، لپٹنا، سے لگا رہنا، چسپاں ہونا۔ لَجْنَة جمع لَجْنات و لِجان و لِجَـن: بورڈ، کونسل، کمشن، کمیٹی۔ لجنةُ التحقیق: تحقیقاتی کمیٹی۔ لجنة اِداریة: انتظامیہ بورڈ، کمیٹی۔ لجنة الامتحان: ممتحنین کا بورڈ، امتحانات کا بورڈ۔ لجنة الانضباط: تادیبی بورڈ، انضباطی بورڈ۔ لجنة تنفیذیة: مجلس عاملہ (Executive Committee)۔ لجنة صُلْحِیَة: ثالثی بورڈ۔ لجنة فرعیة: سب کمیٹی (subcommittee)۔ لجنةٌ قارَّةٌ (مُسْتَدِیمَة): سٹینڈنگ کمیٹی، مستقل مجلس یا مجلس قائمہ۔ لجنة المُراقَبة: بورڈ آف ڈائریکٹرز (board of directors)۔ لُجَیْنِی: چاندی کا، چاندی سے متعلق۔

لجی: اِلْتَجَی اِلی غیر قومه: کسی اور قوم کی طرف منسوب ہونا۔ اللُّجَاة (ن): ایک پہاڑی پودا، جس کے پھول سنہرے رنگ کے ہوتے ہیں۔

لح: ا۔ لَحَّ ـ لَحًّا و لَحَحًا ت العینُ: آنکھ کا کیچڑ سے چپکنا۔ اَلَحَّ فی السؤال: سے سوال میں اصرار کرنا، بلا توقف التجا کرنا۔ ـــ الجملُ: اونٹ کا اڑیل ہونا۔ ـــ تِ المطیُّ: سواری کا تھک کر سست ہونا۔

السحابُ بالمطر: بادل کا لگاتار برسنا۔ — القتبُ
علی ظهر الدابّة: پالان کا جانور کی پیٹھ کو زخمی کرنا۔
تَلَحَّحَ علیه: بے بلا توقف التجا کرنا۔ اللاحُّ فا۔
مکانٌ لاحٌ و لَحِحٌ: تنگ جگہ۔ اللحّ (مص) کہا
جاتا ہے: هو ابنُ عمّی لَحًّا: وہ میرے چچا کا بیٹا
ہے یعنی قرب کے لحاظ سے قریبی ہے۔ اس کا نصب
حال کی وجہ سے ہے کیونکہ اس سے پہلے معرفہ ہے۔
نکرہ کے ساتھ کہا جائے گا هو ابنُ عمٍ لحٍ اس
صورت میں یہ عم کی صفت ہے۔ اس طرح مونث،
تثنیہ اور جمع آتا ہے۔ المِلحاح: بہت التجا کرنے
والا، جانور کی پیٹھ زخمی کرنے والا پالان۔ سحابٌ
مِلحاحٌ: لگاتار برسنے والا بادل۔
۲۔ لَحْلَحَ القوم: اپنی جگہ پر قائم رہنا، دور چلے جانا
(ضد)۔ عوام کہتے ہیں: لَحْلَحَ علیه: کے ساتھ
رہنا، کے پاس اکثر آتے جاتے رہنا۔ تَلَحْلَحَ القومُ:
اپنی جگہ پر رہنا، دور چلا جانا (ضد)۔ اللَّحْلَحُ: تنگ
جگہ۔ المُلَحْلَح: قوم کا بڑا، سردار۔
○ لَحَّ لَحًّا: (رشتہ داری کا) قریبی ہونا۔ اَلَحَّ: منت
سماجت کرنا، التجا کرنا، سخت اصرار کے ساتھ درخواست
کرنا۔ — فی: پر اصرار کرنا۔ — علی: پر ٹوٹ پڑنا،
کے پیچھے پڑ جانا، کو دق کرنا، تنگ کرنا۔ علی فی/ب:
پر کسی کام کو کرنے کے لئے زور دینا، پر کیلئے دباؤ ڈالنا۔
لَحِحٌ و لاحٌ: نزدیکی، قریبی، تنگ۔ لَحُوح:
ضدی، ہٹ کا پکا، سرکش، ہٹیلا، منہ زور، ثابت قدم،
بات کا پکا۔ مِلحاح: ضدی، ہٹ کا پکا، سرکش، ہٹیلا،
منہ زور، ثابت قدم، بات کا پکا، پیچھے پڑ جانے والا،
مصر، چم چچڑ، سر پر سوار ہونے والا۔ فی الحاح یا
بالحاح: تاکید سے، بہ اصرار، سنجیدگی سے، فوراً۔
لحب: لَحَبَ ـ لَحْبًا الطریقَ: راستہ پر چلنا، راستہ کو
واضح کرنا۔ — الشیءَ: پر اثر کرنا۔ — بفلانٍ
الارضَ: کو زمین پر پچھاڑنا۔ — ہ بالسیف: کو تلوار
سے مارنا۔ — اللحمَ: گوشت کو لمبائی میں کاٹنا۔ —
اللحمَ عن العظم: گوشت ہڈی پر سے چھیلنا۔
— الرجلُ: سیدھا گزرنا یا تیز چلنا، کہا جاتا ہے: مَرّ
یَلْحَبُ: وہ تیز تیز چلتا ہوا گزرا۔ — لُحُوبًا الطریقُ:
راستہ کا واضح ہونا۔ — ظهرُ الفرس: گھوڑے کی
پیٹھ کا ڈھلان میں ہموار ہونا۔ لَحِبَ ـ لَحَبًا
الرجلَ: کو بڑھاپے کا لاغر و دبلا کر دینا۔ — لحمُ
زیدٍ: زید کا لاغر ہونا۔ لَحَّبَ الشیءَ: پر اثر کرنا، کو
ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ — فُلانًا: کو ذلیل کرنا۔ — ہ
بالسیف: کو تلوار سے مارنا۔ اِلْتَحَبَ الطریقَ:
راستہ پر چلنا۔ اللاحِب: کھلا، واضح راستہ۔ طریقٌ
لاحِبٌ: صاف واضح راستہ، (ف) چڑھنے اترنے
کا ذریعہ، سیڑھی۔ اللَّحْب (مص): کھلا اور واضح اور
صاف راستہ۔ اللَّحِیب: اونٹنی جس کی پیٹھ پر گوشت
تھوڑا ہو۔ المِلْحَب: گالی دینے والا، بدزبان، کاٹنے
یا چھیلنے کا اوزار، فصیح زبان۔ المَلْحُوب مفع۔
رَجُلٌ ملحوبٌ: لاغر آدمی۔ طریقٌ مَلْحُوبٌ:
کھلا صاف راستہ۔ طریقٌ مُلَحَّبٌ: کھلا صاف
راستہ۔
○ لاحِب: کھلی، گزرنے کے قابل سڑک۔ الکٹروڈ
(electrode)۔
لحت: لَحَتَ ـ لَحْتًا العصا: لاٹھی کو چھیلنا۔ — فلانًا
بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا۔ — الرجُلَ: سے سب
کچھ چھین لینا۔ کہا جاتا ہے: لَحَتُوكم كما يُلْحَتُ
القَضِيبُ: جس طرح چھڑی کی چھالی اتاری جاتی
ہے اسی طرح انہوں نے تمہاری کھال اتار ڈالی۔
اللُّحْت (مص): خالص، سچا۔ اللُّحَاتَة: اتاری
ہوئی چھال۔
لحج: ۱۔ لَحِجَ ـ لَحَجًا الیه: کے پاس جانا۔ لَحِجَ ـ
لَحَجًا الشیءُ: تنگ ہونا۔ — السیفُ و نحوُہ:
تلوار کا میان میں چمٹ کر نہ نکلنا۔ — بالمکان: کسی
جگہ میں پڑا رہنا۔ — اللحیُ: کج ہونا صفت اَلْحَج۔
لَحَّجَ علیه الخبرَ: کو غلط خبر دینا۔ لَحُّوجَ علیه
الامرَ: کو گڈمڈ کر کے غلط بتانا۔ اَلْحَجَ ہُ الیه: کو پر
مجبور کرنا۔ تَلَحَّجَ الامرَ علی فلان: کو کے سامنے
غلط پیش کرنا۔ اِلْتَحَجَ الیه: کی طرف مائل ہونا، کی
طرف جھکنا۔ — فلانًا الیه: کو کی طرف مائل کرنا اور
مجبور کرنا۔ اِسْتَلْحَجَ البابُ: دروازہ کا بند ہونا۔
اللَّحْج جمع اَلْحَاج: اونٹ کا پالان۔ مكانٌ
لَحِجٌ: تنگ جگہ۔ المَلاحِج: تنگ جگہیں یا
حالتیں۔ المَلاحِیج: پہاڑوں میں تنگ راستے۔
المُلْحَج: جائے پناہ۔ کہا جاتا ہے: ان فی الناس
لَمُلْحَجًا: بیشک لوگوں میں پناہ کی جگہ ہے۔ قُفْلٌ
مُلْحَجٌ: بند قفل۔ المُلْتَحَج: جائے پناہ۔
۲۔ لَحَجَ ـ لَحْجًا ہُ: کو مارنا۔ — ہُ بعینه: کو نظر لگانا۔
لَحِجَ ـ لَحَجًا عینُہُ: آنکھ کا کیچڑ والی ہونا۔
اللَّحْج (ع ا): آنکھ کا گڑھا۔ اللَّحْج جمع
اَلْحَاج: آنکھ کا گڑھا، گھر کا گوشہ، پہاڑ کا ابھرا ہوا
حصہ، وادی کا کنارہ۔ اللَّحَج: آنکھ کا کیچڑ۔
○ لَحْج: عدن کی ایک سلطنت اور شہر کا نام۔
لحد: لَحَدَ ـ لَحْدًا المیتَ: میت کو دفن کرنا۔
اللحدَ: بغلی قبر کھودنا۔ — للمیت: میت کے لئے بغلی
قبر کھودنا۔ — السهمُ عن الهدف: تیر کا نشانہ سے
چوک جانا۔ — الی فلانٍ: کی طرف جھکنا، مائل ہونا۔
— فی الدین: مذہب سے پھر جانا، ملحد ہو جانا۔ —
علیّ فی شهادته: کا میرے خلاف گواہی میں
گنہگار ہونا۔ لاحَدَ مُلاحَدَةً صاحِبَهُ: ہر ایک کا
دوسرے سے کجی اختیار کرنا۔ اَلْحَدَ اِلْحادًا المیتَ
و اللحد و للمیت: مردے کو دفن کرنا، لحد کھودنا،
مردے کے لئے بغلی قبر کھودنا۔ — عن الدین: دین
سے پھر جانا، دین میں طعن کرنا، جھگڑا کرنا، احکام
خداوندی کو ترک کرنا، ظلم کی طرف مائل ہونا اور اللہ
تعالیٰ کی ذات میں شک کرنا۔ — فی الحَرَم: حرم کی
بے حرمتی کرنا۔ — السهمُ الهدف: تیر کا نشانہ کے
ایک پہلو میں لگنا۔ — به: کو بدنام کرنا، پر عیب لگانا۔
اِلْتَحَدَ عن الدین: دین سے پھر جانا۔ — الی کذا:
کی طرف مائل ہونا۔ — الی فلان: کی پناہ لینا۔
اللاحِد (فا): گورکن۔ قبرٌ لاحِدٌ: بغلی قبر۔
اللَّحْد و اللُّحْد ج اَلْحاد و لُحُود: بغلی قبر، قبر۔
الاِلْحَاد: اَلْحَدَ کا مصدر کفر۔ اللَّحُود: مائل، جھکنے
والا۔ المُلْحِد (فا) جمع مَلاحِدَة و مُلْحِدُون:
کافر۔ المَلاحِدَة: دہریہ، نیچری (کفار کا ایک فرقہ
جو دہریے اور نیچری کہلاتے ہیں)۔ المُلْحَد:
بغلی قبر، قبر۔ المَلْحُود: بغلی قبر، قبر۔ قبرٌ مَلْحُودٌ:
بغلی قبر۔ المِلْحَادَة: دین میں بہت طعن کرنے والا۔
المُلْتَحَد: جائے پناہ۔ لِحاد: گورکن۔
○ اِلحادی: کفر، بے دینی، دہریت سے متعلق۔
لحز: ۱۔ لَحَزَ ـ لَحْزًا ہُ: سے اصرار کرنا، پر زور دینا۔
لَحِزَ ـ لَحَزًا: بخیل ہونا صفت لَحِزٌ و لِحِزٌ۔
تَلَحَّزَ: بخیل ہونا۔ تلاحَزَ القومُ: گفتگو کرنے
میں مقابلہ کرنا۔ — الصبیانَ: بچوں کا آپس میں
اشعار کا تبادلہ کرنا۔ المَلْحَز جمع مَلاحِز: تنگ جگہ،
الجھاؤ، پیچ، مخمصہ، جنجال۔ کہا جاتا ہے: وقعوا فی
الملاحز: وہ مخمصوں میں پڑ گئے۔ المُتَلاحِز من
الشجر: ایک دوسرے میں گھسے ہوئے درخت۔
۲۔ تَلَحَّزَ: ترش چیز کے لئے منہ میں پانی بھر آنا۔
۳۔ تَلَحَّزَ: لڑائی یا سفر کے لئے کپڑے سمیٹنا۔
۴۔ تَلَحَّزَ عنه: سے پیچھے رہ جانا۔
لحس: ۱۔ لَحِسَ ـ لَحْسًا الدودُ الصوفَ: اون کو
کیڑا لگنا۔ — الجرادُ الخضرَ: ٹڈی کا سبزی کو
چاٹ جانا۔ — لَحْسًا و لَحْسَةً و لُحْسَةً و
مَلْحَسًا القصعةَ: پیالے کو زبان یا انگلیوں سے

چاٹنا۔اس سے ضرب المثل ہے: أَسْرَعُ من لحس الكلبِ انفهُ: کتے کے اپنی ناک چاٹنے سے بھی زیادہ تیز رفتار۔ لَحَسَ ـَ ہُ الشیءَ: کو کوئی چیز چاٹنا۔اَلْحَسَتِ الارضُ: زمین کا شروع سبزہ نکالنا۔ ـ الماشیةَ: مویشی کو تھوڑا سا چرانا۔ اِلْتَحَسَ منه حقَّهُ: سے اپنا حق لینا۔ سنةٌ لاحِسَةٌ: سخت سال۔کہا جاتا ہے: أَخَذَتْهُم لَواحِسُ: انہیں سخت سالوں نے آلیا کہ تمام سبزہ چاٹ ڈالا۔ لاحِسةُ السُّكَّر (ح): دیمک۔ اللاحُوس: منحوس، حریص، جو ہر چیز جسے حاصل کر سکے لے لے۔ اللَحَس: سبزہ جس کے نمودار ہونے پر اونٹ بکریاں وغیرہ اسے نہ کھا سکنے پر چاٹنے لگیں۔کہا جاتا ہے: مالكَ عندی لُحْسَةٌ: میرے پاس تمہارے لئے کچھ نہیں۔ اللَحّاس: بہت چاٹنے والا۔ اللَحّاسَة: لحاس کا مؤنث۔(ح): شیرنی۔ اللحُوس: مکھی کی طرح مٹھاس کا پیچھا کرنے والا، حریص۔ اللَحُوسُ و المُلْحِس: لالچی جو ہر چیز جسے حاصل کر سکتا ہو لے لے۔ المِلْحَس: لالچی، بہادر۔

۲۔اللُحْسُم جمع لَحاسِم: وادی کا تنگ نالہ۔

○ لَحَسَ ـ لَحْسًا ہ: کو چٹ کر جانا (بالخصوص کیڑے کا اون کو)، کو کھا جانا، کو بے تحاشا کھانا۔ لَحِسَ ـ لحساً و لُحْسَةً و مَلْحَسًا ہ: کو چاٹنا، چاٹ ڈالنا، کو چپڑ چپڑ پی جانا، کا سڑپا لگانا، کو سڑکنا۔ مَلْحوس: چاٹا ہوا، فاتر العقل۔

لحص: لَحَصَ ـ لَحْصًا خبرَ فلان: کی خبر خوب اچھی طرح معلوم کرنا اور تھوڑا تھوڑا کر کے بیان کرنا۔ لَحَّصَ خبرَهُ: کی خبر خوب اچھی طرح معلوم کرنا اور تھوڑا تھوڑا کر کے بیان کرنا۔اِلْتَحَصَ البيضةَ و نحوَها: انڈے وغیرہ کو تھوڑا تھوڑا پینا۔ لَحِصَ ـ لَحْصًا فی الامر: میں لگ جانا۔لَحَّصَ فی كذا: کو مشکل میں ڈالنا، مصیبت میں مبتلا کرنا، سخت کرنا، مضبوط کرنا۔ ـ ہُ عن كذا: کو سے روکنا۔ ـ الكتابَ: کو پختہ کرنا۔اِلْتَحَصَ الامرُ: سخت ہونا۔ ـ ہُ عن كذا: کو سے روکنا۔ ـ ہُ إلی كذا: کو پر مجبور کرنا۔ ـ ہُ الشیءُ: کے ساتھ لگا رہنا۔ ـ تِ الإبرةُ: سوئی کا ناکہ بند ہونا۔ ـ تْ عینُهُ: آنکھ کا کیچڑ سے چپک جانا۔ اللَحَص: اوپر کے پپوٹے کی سلوٹ۔ لَحاصِ: سختی، مصیبت، پریشانی۔اللَحِیص: تنگ۔المَلْحَص: جائے پناہ۔

۔اللَحَصان: دوڑ، تیز رفتاری، سرعت۔

لحط: لَحَطَ ـ لَحْطًا ہُ: پر پانی چھڑکنا، کی آرائش کرنا۔

اِلْتَحَطَ الرجلُ: غضبناک ہونا۔

لحظ: لَحَظَ ـ لَحْظًا و لَحَظانًا فلانًا و إلی فلان بالعين: کو گوشہ چشم سے دیکھنا، پر نظر رکھنا۔ لَحْظًا و لَحَّظَ تَلْحِيظًا البعيرَ: اونٹ کے داغ لگانا۔لاحَظَ لِحاظًا و مُلاحَظَةً ہُ: پر نظر رکھنا، ایک دوسرے کو گوشہ چشم سے دیکھنا۔تَلَحَّظَ الشیءُ: تنگ ہونا۔اللاحِظَة جمع لَواحِظ: لاحظ کا مؤنث، آنکھ۔اللَحْظ (مص) جمع لِحاظ و ألحاظ: آنکھ کا اندرونی حصہ۔اللَحْظَة جمع لَحَظات: لحظ کا اسم مرہ۔کہا جاتا ہے: جلست عنده لحظةً: یعنی میں اس کے پاس آنکھ کھلنے اور بند ہونے یا پلک جھپکنے جتنی دیر بیٹھا۔ایک لمحہ بیٹھا۔ اللَحاظ و اللِحاظ جمع لُحُظ: کنپٹی کے رخ میں آنکھ کا گوشہ، آنکھ کے نیچے کا نشان۔اللَحّاظ: سخت دیکھنے والا۔اللَحُوظ: تنگ۔التَلْحِيظ (مص): آنکھ کے نیچے کا داغ۔ المَلْحَظ جمع مَلاحِظ: دیکھنا، دیکھنے کی جگہ۔

۲۔تلاحَظَتِ الأشياءُ: ایک دوسرے کے مشابہ ہونا۔کہا جاتا ہے: احوالهم متشاكلة متلاحظة: ان کے حالات ایک دوسرے جیسے ہیں۔اللَحِيظ: شبیہ، نظیر۔

۳۔اللِحاظ: گھر کا صحن۔لِحاظُ السهم: تیر کے اوپر کے پر۔لِحاظُ الريشة: نیچے کے سفید پر۔

○ لَحَظَ ـ لَحْظًا و لَحَظانًا ہ/ ہ: کو بغور دیکھنا، ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا، کو دیکھنا، پر نظر ڈالنا، (حیرانی یا شک کی نظر سے) دیکھنا، کی طرف دیکھنا۔ ـ ہ/أن: کو دیکھنا/ دیکھنا کہ۔ لاحَظَ ہ/ ہ: کو بغور دیکھنا، ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا، کو دیکھنا، پر نظر ڈالنا، کو (حیرانی یا شک کی نظر سے دیکھنا)، کی طرف دیکھنا۔ ـ ہ: کو دیکھنا، کو دیکھ لینا۔ ـ ہ/أن: کو دیکھنا، دیکھنا کہ...... کے بارے میں اظہار خیال کرنا، کہنا کہ، رائے زنی کرنا کہ۔ ـ ہ: کو سمجھنا، خیال کرنا، کو یاد رکھنا، کو ذہن میں رکھنا، پر توجہ کرنا، کی نگرانی کرنا۔لاحَظَ عليه شيئًا: میں کچھ دیکھنا۔ مما يُلاحَظُ أنَّ: دیکھا جائے گا کہ؟ ظاہر ہے کہ، صاف طور پر۔لَحْظ جمع ألْحاظ: سرسری نظر، اچٹتی ہوئی نظر، نظر، نگاہ۔لَحْظَة جمع لحظات: سرسری نظر، اچٹتی ہوئی نظر، جھلک، لمحہ، آن، گھڑی، لحظہ۔اللحظة الراهنة: موجودہ لمحہ، اس وقت۔في لَحْظَة: ایک لمحہ میں، فوراً، فی الفور۔في هذه اللحظة: اس وقت۔لَحَظات: چند لمحوں کے لئے۔لَحْظَتَئِذٍ: اُس لمحہ۔مُلاحَظة جمع ملاحظات: دیکھنا، ادراک، مشاہدہ، اظہار خیال، تبصرہ، کہنا، رائے زنی، اتفاقی بیان، شرح (کی) پابندی، پر عمل، توجہ، نگرانی، انتظام، کنٹرول۔ذو ملاحظة: قابل ذکر، قابل توجہ، مشہور، نمایاں، ممتاز۔لاحِظَة جمع لَواحِظ: آنکھ، سرسری نظر، نگاہ۔مَلْحُوظ: مشہور، قابل ذکر، قابل لحاظ، غیر معمولی۔مَلْحُوظَة جمع مَلْحُوظات: مشاہدہ، اظہار خیال، تبصرہ، ریمارک، شرح، نشان، علامت۔ مُلاحِظ: ڈائریکٹر، سپرنٹنڈنٹ، اوورسیر، سپروائزر، فورمین۔و المُلاحَظ أنَّ: ظاہر ہے کہ، صاف طور پر۔

لحف: لَحَفَ ـ لَحْفًا ہُ: کو لحاف وغیرہ سے ڈھکنا۔ ـ ہُ الثوبَ: کو کپڑے پہنانا۔ ـ النارَ الحطبَ: لکڑیوں کو آگ پر ڈالنا۔کہا جاتا ہے لَحَفَنی فضلَ لحافِهِ: اس نے مجھ کو زائد عطیہ دیا۔لُحِفَ القمرُ: چاند کا آخری راتوں میں ہونا۔لَحَفَ إزارَهُ: چادر کو تکبر سے زمین پر گھسیٹنا۔لاحَفَ ہُ: کے ساتھ رہنا۔کہا جاتا ہے فلانٌ يضاجع السيفَ و يلاحفُ الخوفَ: فلاں شخص تلوار کے ساتھ لیٹتا ہے اور خوف کے ساتھ رہتا ہے۔لاحفه: کی مدد کرنا۔ ألْحَفَ الرجلُ: تکبر سے چادر زمین پر گھسیٹنا۔ ـ السائلُ: اصرار سے مانگنا۔ ـ شاربَهُ: مونچھ کو بہت نیچے سے کاٹنا۔ ـ الظفرَ: ناخن جڑ سے اکھیڑنا۔ ـ ہُ الثوبَ: کو کپڑے پہنانا، کپڑوں کو اس کا لحاف بنانا۔ ـ الرجلَ: کے لئے لحاف خریدنا۔ ـ ضيفَهُ: سخت سردی میں اپنا بستر اور لحاف مہمان کو دینا۔تَلَحَّفَ و التَحَفَ: اپنے لئے لحاف بنانا۔ ـ باللحاف و غيره: لحاف وغیرہ اوڑھنا۔اللِحْفَة: لحف کا اسم نوع۔لیٹنے کا انداز، لیٹے ہوئے کی حالت۔اللِحاف جمع لُحُف و المِلْحَف جمع مَلاحِف: اوڑھنے کا کپڑا، دوسرے لباس پر پہنا ہوا لباس۔المِلْحَف جمع مَلاحِف: اوڑھنے کا کپڑا، دوسرے لباس پر پہنا ہوا لباس، لحاف پر پہنائی ہوئی چادر جو لحاف کو میلا ہونے سے بچائے اور سردی کو روکنے میں زیادہ طاقت ور ہو۔

۲۔لَحَفَ ـ لَحْفًا ہُ: کو مکا مارنا۔ ـ ہُ سهمًا: کو تیر مارنا۔ألْحَفَ به: کو نقصان پہنچانا، کو زخمی کرنا۔

۳۔لَحَفَ ـ لَحْفًا الشیءَ: کو چاٹنا۔ ـ عنه اللحمَ: سے گوشت اتارنا۔لُحِفَ لَحْفَةً الرجلُ فی مالِهِ: کے مال میں سے کچھ جاتا رہنا۔

۴۔ألْحَفَ الرجلُ: دامن کوہ میں چلنا۔اللِحف: دامن کوہ۔

○ لَحَفَ ـ لَحْفًا ہُ: کو ڈھکنا، کو کمبل وغیرہ میں لپیٹنا۔ ألْحَفَ ہُ: کو ڈھکنا، کو کمبل وغیرہ میں لپیٹنا۔التَحَفَ:

فوراً درخواست کرنا یا طلب کرنا۔ تَلَحَّفَ و التَحَفَ
ب: اپنے آپ کو میں لپیٹنا۔ اپنے آپ کو سے ڈھکنا۔
لِحف: دامن کوہ۔ لِحاف جمع لُحُف و اَلحِفة:
چادر، کھیس، کمبل، بستر کی چادر، پلنگ پوش، لحاف،
رضائی، گرم گلوبند، شال۔ مِلحَف و مِلحَفة جمع
ملاحف: چادر، شال، کھیس، کمبل۔ اِلحاف:
(درخواست دہندہ کا) اصرار۔ مُلتَحِف ب: میں لپٹا
ہوا، سے ڈھکا ہوا۔

لحق: ا۔ لَحِقَ ۔ لَحقًا و لَحَاقًا فلانًا و بفلان: سے
آملنا، کے پاس آپہنچنا۔ ــــ اِلی قومِ کذا: سے
وابستہ رہنا۔ لُحُوقًا الفرسُ: گھوڑے کا لاغر ہونا۔
ــ الثمنُ فلانًا: پر قیمت کا لازمی ہونا واجب ہونا۔
لاحَقَ هُ: کا پیچھا کرنا۔ اَلحَقَ هُ: سے آملنا، کے پاس
آپہنچنا۔ ــ هُ بفلان: کو سے ملا دینا۔ تَلاحَقَ: ایک
دوسرے کے پیچھے جانا۔ ــتِ المطایا: بعض سواری
کا دوسری سواری سے آملنا۔ اِلتَحَقَ بِه: سے آملنا،
سے وابستہ ہونا۔ اِستَلحَقَ هُ: کو اپنے خاندان کی
طرف منسوب کرنا۔ اللاحِق (فا): دوسری بار کا
پھل۔ ابو لاحِق (ح): باز۔ اللاحِقَة جمع
لَوَاحِق: لاحق کا مؤنث: دوسری بار کا پھل۔ اللَحَق:
لوگ جو دوسرے لوگوں کے جانے کے بعد ان سے
آملیں۔...... جمع اَلحاق: پہلی چیز کے ساتھ ملنے والی
چیز، دوسری بار کا پھل، زائد چیز، ضمیمہ۔ لَحَقُ الغنم:
بھیڑ بکریوں کے بچے جو ان سے آملنے کو ہوں۔
اللِحاق: کمان کا غلاف۔ اللُوَیحِق (ح): ایک
شکاری پرندہ۔ المِلحَاق: تیز رفتار اونٹنی جس سے
اونٹ آگے نہ بڑھ پائیں، تیز تیر پھینکنے والی کمان۔
المُلحَق: خاندان سے ملایا ہوا لے پالک، زائد چیز،
تتمہ، ضمیمہ، انڈکس۔

٢۔ اِستَلحَقَ الرجُلُ: وادی کی کھلی زمین میں کھیتی کرنا۔
الالحاق (مفرد اللَحَق): وادی کی وہ جگہیں
جہاں سے پانی کا بہاؤ بند کر کے بوائی کی جائے، دریا
برآمد زمین، (alluvial soil)۔

○ لَحِقَ القِطار او بالقطار: ٹرین پکڑنا...... ب: کو
چھونا، سے چمٹنا، کے ساتھ وابستہ ہونا، کے پاس رہنا،
کے ساتھ شامل ہو جانا، کے ساتھ چلے آنا، کا جانشین
ہونا، کے بعد آنا، سے متحد ہونا، کے پاس جانا۔ ــــ
بمدرسة: سکول میں داخلہ لینا۔...... بخدمتِه: کی
ملازمت اختیار کرنا۔ لحق ه: کو مغلوب کرنا، پر نازل
ہونا، کے دل پر اثر کرنا، کو تکلیف میں ڈالنا (بیماری،
خوف، نقصان وغیرہ کا)، کے لئے لازمی ہونا، پر
واجب ہونا، پر فرض ہونا، کے لئے ضروری ہونا۔
لاحَقَ ه: کا پیچھا کرنا، کا تعاقب کرنا۔ اَلحَقَ ه
ب: کو سے منسلک کرنا، کو سے جوڑنا، کو میں شامل
کرنا، کو میں ملفوف کرنا، کو سے متعلق قرار دینا۔ ــــ ه
ب: کو کے ذریعہ بڑھانا، زیادہ کرنا۔ ــــ ه ب: کو کسی
تنظیم میں داخل کرنا، کو کسی تنظیم میں رکن کے طور پر
داخل کرنا، کو میں بھرتی کرنا، کا میں نام درج کرنا۔ ــــ
ب ه: کو (زخم وغیرہ لگانا)، کو (سزا) دینا، کو
(تکلیف/نقصان) پہنچانا۔ اُلحِقَ ب: (کسی تنظیم،
سوسائٹی وغیرہ میں) داخل ہونا، کا رکن ہونا، ملازمت
اختیار کرنا۔ تلاحَقَ: پیچھے پیچھے لگا رہنا، ایک دوسرے
کا تعاقب کرنا، مسلسل سلسلہ میں گھل مل جانا، غیر محسوس
طور پر ایک دوسرے میں منتقل ہونا۔ اِلتَحَقَ ب:
کے پاس پہنچنا، کو جا لینا، میں شامل ہونا، کے ساتھ
چلنا۔ ب: کسی ملازمت کو اختیار کرنا، سکول یونیورسٹی
میں داخلہ لینا...... فوج، تنظیم وغیرہ میں شامل ہو جانا،
کا رکن بن جانا۔ ــــ ب: کسی شعبہ میں داخل ہو جانا،
سے وابستہ ہو جانا، سے ملحق ہو جانا۔ اِلتَحَقَ: لگاؤ
ہونا، جانثار، وفادار ہونا۔ التحق بالحکومة:
حکومت کی ملازمت کر لینا۔ اِستَلحَقَ ه: کو شامل
کرنا۔ لَحَق جمع اَلحاق: سیلاب کی چھوڑی ہوئی
قابل کاشت زمین، دریا برآمد زمین۔ سابقًا......
لاحقًا: پہلے...... بعد میں، بعد ازاں۔ اِستِلحَاق:
اِلحاق (annexation)، ولدیت کا اقرار، اعتراف
avowal of paternity۔ لاحِق: آملنے والا،
آپہنچنے والا، بعد کا، اگلا، ذیل کا، حسب ذیل، اضافی،
بڑھایا ہوا، شامل، کیا ہوا، ملحق شدہ، جوڑا ہوا، منسلکہ،
چسپاں شدہ، لگایا ہوا، نتھی شدہ، ٹانکا ہوا۔ لاحِقَة ج
لَواحِق: تعلیق، ذیل، ملحقات، متعلقات، ساز و
سامان، متعلقہ چیزیں، زوائد، ماتحت علاقے۔
مُلحَق ب: کے ساتھ شامل، منسلک، نتھی، میں
ملفوف۔ مُلحَق: متصل، ملحق، ملا ہوا، ملحقہ، ہمسایہ
(ہمسائیگی میں)؛ حاشیہ میں لکھا یا چھپا ہوا، حاشیہ پر،
متعلق، مناسب، موزوں، مشتمل، ہمراہ، ساتھ، متحد،
ضم شدہ، ضمیمہ، تکملہ جمع مُلحَقات و ملاحق: ذیل،
ملحقات، تتمہ، اضافہ، بیشی، مکرر، عبارتِ مابعد،
عبارتِ مزید، نوشتہ مابعد، ضمیمہ (اخبار، رسالہ یا کتاب
کا) زائد کاغذ کا تختہ، ملفوف، تعلیق، ذیلی، ملحقات،
آویزاں، آگے نکلا ہوا یا بڑھایا یا جھکا ہوا، لاکٹ،
تعویذ، ٹیگ (tag)، لیبل، چٹ، پیچھے لگی ہوئی گاڑی،
پیوستہ گاڑی، ذیلی مکان، مکان کا چھوٹا ملحقہ حصہ
(annexe)، ذیلی عمارت، عمارت کا بازو و پہلو، نکلا ہوا
حصہ، عمارت میں کیا گیا اضافہ۔ جمع مُلحَقون:
اتاشی (attache)، معاون، مددگار (assistant)
جمع مُلحَقات: الحاقی صوبے، ماتحت علاقے۔
ملحقٌ تجاریٌّ: تجارتی اتاشی (Commerical
attache)۔ ملحق بحری: بحری اتاشی (naval
attache)۔ ملحق جوّی: ہوائی اتاشی (air
attache)۔ ملحق عسکری یا ملحق
حربی: ملٹری اتاشی۔ ملحق صُحُفِی: پریس
اتاشی۔ ملحق فخری: رسمی اتاشی (titular
attache)۔ مُتَلاحِق: لگا تار، مسلسل، پے در
پے، متواتر۔ متلاحقُ الحرکة: مسلسل حرکت
میں۔

لحك: لَحَكَ ۔ لَحْكًا الشیءَ بالشیء: چیز کو چیز سے
چمٹانا۔ ــــ الصبيَّ: بچہ کے منہ میں دوا ٹپکانا۔ لَحِكَ
لَحَكًا العسلَ: شہد چاٹنا۔ لاحَكَ الشیءَ
بالشیء: چیز کو چیز سے چمٹانا۔ لُوحِكَ ت فقارُ
ظهرِه: پیٹھ کے منکوں کا ایک دوسرے میں پھنسا ہوا
ہونا۔ تلاحَكَ الشیءُ بالشیء: چیز کو چیز سے
چمٹانا۔ ــــ الشیءُ...... مخلوط ہونا۔ ــــ البنیانُ: عمارت
کا مرمت شدہ ہونا۔ اللُحَكة و اللُحَكا (ح):
ریت میں رہنے والی ایک قسم کی چھپکلی۔ المَلاحِك:
تنگیاں، تنگ جگہیں، تنگ درے۔

لحم: ا۔ لَحَمَ ۔ لَحْمًا الامرَ: کو مضبوط و مستحکم کرنا۔
الصائغُ الفِضَّة: سنار کا چاندی کو ٹانکا لگانا۔ لَحِمَ ۔
لَحَمًا بالمکان: کسی جگہ میں ٹک کر رہنا۔ لاحَمَ
الحَبلَ: رسی مضبوط بٹنا۔ ــــ الشیء بالشیء: چیز کو
چیز کے ساتھ ملانا، جوڑنا۔ بین الشیئین: دو چیزوں
کو ایک دوسرے سے جوڑنا۔ اَلحَمَ الشیءَ: کو
درست کرنا۔ ــــ الثوبَ: کپڑا بننا۔ اَلحِم ما
أسدَیتَ: جسے تو نے شروع کیا ہے اسے مکمل کر۔
ــــ الشعرَ: شعر نظم کرنا...... فلانًا الخطبُ: سے
معاملہ کا لگا رہنا، چمٹنا۔ ــــ هُ بصرَهُ: کو تیز نظری سے
دیکھنا۔ ــــ الرجُلَ: کو غمگین کرنا۔ ــــ الشیءَ
بالشیء: چیز کو دوسری چیز سے جوڑنا۔ ــــ فلانًا
الارضَ: کو زمین پر گرا دینا، پچھاڑ دینا۔ ــــ
بالمکان: کسی جگہ اقامت گزیں ہونا۔ ــــ ت الدابّةُ:
جانور کا چلتے چلتے رک جانا۔ ــــ هُ القتالُ: لڑائی سے
چھٹکارا نہ پانا۔ تلاحَمَ الشیءُ: جڑ جانا۔ ــــ
القومُ: آپس میں قتال کرنا۔ ــــتِ الشجّةُ: زخم پر
انگور آنا۔ اِلتَحَمَ الشیءُ: جڑ جانا۔ ــــ تِ

الحرُوب بینهم: کے درمیان گھمسان کی جنگ ہونا۔ ـــ الجرحُ للبرء: زخم کا انگور لانا۔ اِستَلحَمَ الزرعُ: کھیتی کا گنجان ہونا۔ ـــ الخطبُ فلانا: کو معاملہ کا مشغول کرنا۔ اُستُلحِمَ الرجُلُ: لڑائی میں پھنس جانا، چھٹکارا نہ پانا۔ اللُحمَة جمع لُحَم: قرابت، کپڑے کا بانا۔ لُحمَةُ الثوب: کپڑے کا بانا۔ اللِحام: دراڑ کو جوڑنے والی چیز۔ المُلحَم: قوم سے جڑا ہوا، قیدی، ایک قسم کا کپڑا جس کا تانا سفید ابریشم کا ہوتا ہے اور بانا ریشم کا نہیں ہوتا۔ المَلحَمة جمع مَلاحِم: گھمسان کی جنگ کا موقعہ، قتل عام، خون ریز جنگ، رجزیہ شاعری سے کنایہ، جیسے ہومر کی مشہور رزمیہ نظم (Iliad)۔ المُلاحَم من الحبال: مضبوط بٹی ہوئی رسی۔ کہا جاتا ہے: شَجَّةٌ مُتلاحِمَةٌ: بھرا ہوا زخم۔

۲۔ لَحَمَ ـَ لَحمًا القصّابُ العظمَ: قصائی کا ہڈی سے گوشت اتارنا۔ ـــ هُ: کو گوشت کھلانا، کو نقصان پہنچانا، کو تکلیف دینا۔ لَحِمَ ـَ لَحمًا الصقرُ و نحوهُ: شکرہ، شاہین، باز وغیرہ کا گوشت کی خواہش رکھنا...... لَحمًا و لَحُمَ ـُ لَحَامَةً: بہت گوشت والا جسم رکھنا، لحیم ہونا، گوشت کا بہت خواہش مند ہونا۔ لُحِمَ لَحمًا: قتل کیا جانا صفت لَحِیم: اَلحَمَ الرجُلُ: کے گھر میں بہت گوشت ہونا۔ ـــ القومَ: کو گوشت کھلانا۔ ـــ الزرعُ: کھیتی میں دانہ پڑنا۔ ـــ هُ عِرضَ فلانٍ: کو گالی دینے کا موقعہ دینا۔ ـــ بین القومِ شرًّا: قوم کے درمیان فساد ڈلوانا۔ اُلحِمَ الرجُلُ: مرنا۔ اللاحِم: گوشت کھلانے والا، گوشت رکھنے والا۔ بازٌ لاحِمٌ: گوشت کھانے یا اس کی خواہش رکھنے والا باز۔ اللَحمُ و اللَحَم جمع لِحَام و لُحُوم و لِحمان و لُحمان و اَلحُم من جسم الحیوان: گوشت۔ کہا جاتا ہے: اَکَلَ لَحمِی و رَتَعَ فی لحمی: اس نے میری غیبت کی۔ لحمُ کلّ شیءٍ: ہر چیز کا گودا۔ لحمُ البحر (ح): کیڑا۔ اللَحِم: جسم میں بہت گوشت والا، گوشت کی بہت اشتہار رکھنے والا۔ (ح) شیر۔ بازٌ لَحِمٌ: گوشت خور یا گوشت کی اشتہاء رکھنے والا باز۔ اللُحمَة جمع لُحَم: شکار میں سے باز کا حصہ۔ اللَحمَةُ: گوشت کا ٹکڑا۔ اللَحّام: گوشت بیچنے والا۔ اللَحِیم: جسم میں بہت گوشت والا، مقتول۔ کہا جاتا ہے: هذا لَحِیمُ ذاك: یہ اس کے مطابق ہے۔ المُلحِم (فا): گوشت کھلانے والا، بہت گوشت رکھنے والا۔ المُلحَم (مفع): جسے گوشت کھلایا جاتا ہو۔ المَلحَمة جمع مَلاحِم: بوچڑ خانہ، مذبح۔ المُستلحِم (ح): شیر۔

۳۔ اِستَلحَمَ الطریقُ: راستہ کا کشادہ ہونا۔ ـــ الطریقَ او الطریدَةَ: راستہ پر چلنا، شکار کا پیچھا کرنا۔

○ لَحَمَ ـَ لَحمًا هُ: کی مرمت کرنا، کو پیوند لگانا، ویلڈ کرنا، ٹانکا لگانا۔ لَحِمَ: پھنس جانا۔ لَحَّمَ هُ: کو ٹانکا لگانا۔ تَلاحَمَ: لڑائی میں شامل ہونا، باہمی قتال میں مشغول ہونا، متحد رہنا، ایک دوسرے کی تائید کرنا، متحد یا مربوط رہنا، متحد ہونا۔ اِلتحَمَ ب: سے وابستہ رہنا، پر جما رہنا، کے ساتھ فوری رابطہ میں ہونا، کے ساتھ لگا رہنا، کے ساتھ بالکل ٹھیک ہونا۔ اِلتحَم: دو بدو لڑنا (جنگ وغیرہ میں)، متحد رہنا، متحد ہونا، مربوط ہونا، (زخم کا) بند ہونا، بھر جانا، مندمل ہونا۔ بِلَحمِهِ و شَحمِهِ: اپنی حقیقی انسانی شکل میں۔ لَحمًا و دَمًا: قدیم دیرینہ، پورا پکا، کٹر بانا، مزمن۔ لَحمة و لُحمه جمع لُحَم: فیصلہ کن عنصر، اصل مقصود یا مدعا۔ لِحام جمع لحامات: ٹانکا لگانا، ویلڈنگ، ٹانکا، ٹانکا لگا جوڑ یا شگاف...... لَحَّام: قصائی، ٹانکا لگانے والا، ویلڈر (welder)۔ لَحَامَة: فربہی۔ لَحِیم: موٹا، فربہ۔ اِلتحام: قریبی اتحاد، اتصال، چسپیدگی، جوڑ، میل، ساتھ، تعلق، رابطہ، پیوند، رشتہ، پیوستگی، ربط، وابستگی، مڈ بھیڑ، ہاتھا پائی، گتھم گتھا ہونا، گھسان کی لڑائی، جدوجہد جنگ، لڑائی، محاربہ، مجادلہ۔ مُلتحِمَة: جڑا ہوا۔

لحن: ۱۔ لَحَنَ ـَ لَحنًا و لَحَنًا و لُحُونًا و لَحَانةً و لَحَانِیَةً فی کلامه او فی القراءَةِ: اعراب میں غلطی کرنا صفت لاحِن و لَحّان و لَحَّانَة۔ لَحَنَ لفلانٍ: کسی سے کنایہ میں بات کرنا کہ دوسرا نہ سمجھ سکے۔ صفت لاحِن: اس معنی میں، اسے لحان نہیں کہا جائے گا...... الیه: کی طرف مائل ہونا، کے پاس جانا۔ لَحَّنَ هُ: کو غلطی کرنے کا الزام دینا۔ ـــ فی القراءَةِ: قرأت میں ترنم کرنا، سر سے پڑھنا۔ ـــ الأناشِیدَ (مو): گیتوں کے سر بنانا۔ اللَحن (مص) فی الکلام جمع الحان و لُحون: اعراب اور ساخت میں غلطی جیسے منصوب کا رفع اور مضموم کا فتحہ...... من الاصوات: آواز، سر، لہجہ، طرز تکلم۔ صناعةُ الالحان: موسیقی۔ لحن الکلام: الفاظ کا معنی و کنایہ۔ اللَحن: زبان، لغت۔ اللُحنَة: وہ جس کی لوگ غلطیاں پکڑیں۔ اللُحَنَة: بہت غلط تلفظ کرنے والا، لوگوں کی غلطی بہت پکڑنے والا۔ الالحَن: سریلی آواز سے گانے یا پڑھنے والا۔ المُلَحِّن: نغمہ ساز، نغمہ گر۔

۲۔ لَحَنَ ـَ لَحنًا قولَهُ: کی بات سمجھنا۔ لَحِنَ ـَ لَحَنًا الرجُلُ: دانا و ذہین ہونا، دلیل جان لینا۔ ـــ الکلامَ: کلام سمجھنا۔ لاحَنَ القومَ: پر کوئی چیز دہرانا۔ اَلحَنَ فلانًا القولَ فلَحِنَهُ: کو بات سمجھانا اور اسکا اسے سمجھ لینا۔ اللاحِن (فا): نتائج کلام کو جاننے والا۔ اللَحَن: ذہانت۔ اللَحِن: ذہین۔ الالحَن: زیادہ سمجھ دار

○ لَحَنَ ـَ لَحنًا و لُحُونًا و لَحَانَةً: قواعد کے خلاف عربی بولنا (جس میں سوقیانہ الفاظ استعمال کیے گئے ہوں)۔ لَحِنَ ـَ لَحَنًا: ذہین ہونا، سمجھدار ہونا۔ لَحَّنَ: گانا، گنگنانا، نغمہ سرا ہونا، لحن سے پڑھنا، گا کر ادا کرنا، نغمہ نکالنا، گانے لگنا، راگ بنانا، نغمہ گری کرنا۔ لَحن جمع الحان و لُحُون: لے، دھن، طرز، سر، قواعد (زبان) کی غلطی، محاورے کی غلطی سوقیانہ لفظ یا محاورہ۔ لَحِن: ذہین، سمجھدار، عقلمند، زیرک، ہوشمند۔ تَلحِین جمع تلاحِین: نغمہ نگاری، نغمہ گری، موسیقی کی ترتیب۔ مَلحُون: غلط، قواعد صرف و نحو کے خلاف (زبان): عام بول چال میں شاعری۔ مُلَحِّن: نغمہ ساز، نغمہ گر۔ تَلحِینِی: گانے کے قابل۔

لحو: ۱۔ لَحَا یَلحُو لَحوًا الشجرةَ: درخت کا چھلکا اُتارنا۔ ـــ هُ: کو گالی دینا۔ اِلتَحَی اِلتِحاءً الشجرةَ: درخت کا چھلکا اُتارنا۔ المِلحَی: لکڑی چھیلنے کا اوزار۔

۲۔ لَحوَجَ لَحوَجَةً علیه الخبرَ: پر خبر کو خلط ملط کرنا، اور ضمیر کے خلاف ظاہر کرنا۔

○ لَحَا ـُ لَحوًا و لَحَی ـَ لَحیًاه: کی بے عزتی کرنا، توہین کرنا، ہتک کرنا، اہانت کرنا، کو ذلیل کرنا، کو گالی دینا۔ تَلاحَی: ایک دوسرے پر گالیوں اور دشنام طرازیوں کا انبار لگانا، ایک دوسرے کو گالی دینا۔ اِلتَحَی: داڑھی رکھنا۔ لَحو و لَحی: بے عزتی، توہین، ہتک، اہانت، تذلیل، گالی، گالی گلوچ، گالیوں کی بوچھاڑ، سب و شتم۔ لَحْی: دوہرا۔ لَحیان جمع الحٍ و لُحِیٍ: جبڑے کی ہڈی۔ لِحیَة جمع لحیً و لُحیً: داڑھی، گل مچھے، پوری داڑھی۔ اَطلَقَ لِحیَتَهُ: داڑھی رکھنا۔ لُحَیَّة: (بحر قلزم پر، شمالی مغربی یمن کا ایک) شہر۔ اَلحَی: لمبی داڑھی والا۔ مُلتَحٍ: داڑھی والا۔ مُلتحٍ بِلحیَةٍ سوداءَ: کالی داڑھی والا۔

لحی: لَحَی یَلحَی لَحیًا الشجرةَ: درخت کا چھلکا اتارنا، درخت چھیلنا...... فلانًا: کو ملامت کرنا، گالی دینا، پر عیب لگانا۔ صفت فاعلی: لاحٍ صفت

مفعولی: مَلْحِیّ۔ کہا جاتا ہے لَحا اللّٰهُ فُلانا: اللہ تعالیٰ فلاں پر لعنت کرے۔ لاَحَی لِحاءً و مُلاحَاةً الرجُلَ: سے جھگڑنا، ضرب المثل ہے من لاحاك فقد عاداك: جو تجھ سے جھگڑے وہ تجھے دشمن سمجھتا ہے۔ — فلانًا: کو دور کرنا، منع کرنا، ایک دوسرے کو ملامت کرنا۔ اَلْحَی اِلحاءً: قابل ملامت کام کرنا۔ — العودُ: لکڑی کا چھلکا اتارنے کا وقت آنا۔ تَلاحَی تلاحِیًا القومُ: ایک دوسرے کو گالی دینا، آپس میں جھگڑنا لعنت ملامت کرنا، آپس میں بغض وحسد رکھنا۔ اِلتحی التحاءً العُودَ: لکڑی چھیلنا۔ اللحاء (مص): لکڑی یا درخت کی چھال۔ ضرب المثل ہے: لاتَدْخُلْ بینَ العَصَا و لِحائِها: یعنی تو ایک گھر والوں یا جن سے تیرا کوئی تعلق نہیں ہے ان کے درمیان دخل نہ دے۔ اللُحیان: تھوڑا پانی۔ - واحد لُحیانة: سیلاب کے بنائے ہوئے گڑھے۔

۲۔ تَلَحَّی تَلَحِّیًا: پگڑی کو ٹھوڑی کے نیچے لپیٹنا۔ اِلْتَحَی اِلْتِحاءً: کی داڑھی اگنا، داڑھی رکھنا۔ اَللَحْی جمع اَلْحٍ و لُحِیٌّ: جبڑا۔ ڈاڑھی نکلنے کی جگہ اور یہ لَحیانٌ ہیں۔ لَحْیَا الغدیر: تالاب کے دونوں کنارے۔ لَحْیانَ سے تشبیہ کے طور پر جو منہ کے دونوں جانبوں کو کہتے ہیں۔ اللِحْیَة جمع لِحًی و لُحًی (نسبت کی صورت میں) لِحْوِی: داڑھی۔ لِحْیَةُ التَیس (ن): ایک پودا۔ لِحْیَة الحمار (ن): ایک پودا۔ اللَحْیانُ م لَحْیانة: لمبی داڑھی والا۔ الاَلْحَی او اللِحْیَانی: لمبی یا بڑی داڑھی والا۔

لخّ: ۱۔ لَخَّ ـ لَخًّا و لَخِیخَاتٌ عَیْنُهُ: آنکھ کا زیادہ آنسوؤں اور موٹی پلکوں والا ہونا صفت لَخِخَة۔ — فی الکلامِ: غیر واضح گفتگو کرنا۔ — فی الحضر: کھودنے میں جھکنا۔ لَخِخَ ـ لَخَخًا ت عینُهُ: آنکھ کا زیادہ آنسوؤں والی اور موٹی پلکوں والی ہونا۔ صفت لَخِخَة۔ تَلاخَّ الوادی: وادی کا تنگ اور درختوں سے بھری ہونا۔ اِلْتَخَّ الامرُ: کام کا پیچیدہ ہونا۔ کہا جاتا ہے اِلتخ علیهم الامر: ان کے لئے معاملہ پیچیدہ ہو گیا۔ — العشبُ: گھاس کا گنجان اور گھنا ہونا۔ وادٍ لاخٌ: بہت تنگ اور گنجان درختوں والی وادی۔ اللَخَّة (ع ا): ناک۔ اصل لَخُوخ: معیوب۔ اصل۔ وادٍ مُلْتَخٌ: بہت گنجان درختوں والی وادی۔ سکرانٌ مُلْتَخ: مخبوط الحواس شرابی۔

۲۔ لَخَّ ـ لَخًّا الخبرَ: پوری خبر معلوم کرنا۔ لَخَّ فی الجبل: پہاڑ کے کنارے کنارے جانا۔

۳۔ لَخَّ ـ لَخًّا هُ: کو تھپڑ مارنا۔ ......هُ بالطیب: کو خوشبو لگانا۔ امرأة لَخَّةٌ: بدبودار گندی عورت۔

۴۔ اللَخْلَخانِیَّة: ناقص اظہار۔

لَخْلَخَ ه: کو زور زور سے ہلانا، الگ کر دینا، جھٹک دینا۔ تَلَخْلَخَ: ڈگمگانا، کانپنا، ہلنا، تھرانا، لڑکھڑانا۔ مُلَخْلَخ: لرزاں، متزلزل، لڑکھڑانے والا، زوال پذیر۔

لخب: لَخَبَ ـ لَخْبًا ولاخَبَ مُلاخَبَةً ه: کو تھپڑ مارنا۔ اللَخَب واحد لَخَبَة (ن): درخت گوگل۔ المُلَخَّبُ: جھگڑوں میں جسے خوب تھپڑ مارے گئے ہوں۔

لخص: لَخِصَ ـ لَخَصًا: کے اوپر والے پپوٹے کا گوشت دار ہونا۔ — تْ عینُه: متورم آنکھ والا ہونا۔ ایسے شخص کی صفت اَلْخَص: ایسی آنکھ کی صفت لَخْصاء جمع لُخْص۔ لَخَّص الکلام: کلام کو مختصر کرنا، بیان کرنا۔ کہا جاتا ہے: لَخِّصْ لی خبرَكَ: مجھ سے اپنی خبر تھوڑا کر کے بیان کر۔ — الشیءَ: کا نچوڑ، خلاصہ یا لب لباب نکالنا۔ اللَخَص (مص): آنکھ کے پپوٹوں کی پیدائشی موٹائی۔ ضرع لَخِصٌ: بہت گوشت والا تھن جس سے دودھ بمشکل نکلے۔ رجُلٌ لَخِصٌ: وہ مرد جس کا بالائی پپوٹا موٹا ہو۔ جفنٌ لَخِصٌ: گوشت دار یا سوجا ہوا پپوٹا۔ اللَخَصة جمع لِخاصٌ: آنکھ کے اندر کا گوشت۔ الأَلْخَص: زیادہ واضح۔ المُلَخَّص (مفع): کہا جاتا ہے: هذا مُلَخَّصُ ماقالوه: یہ ان کے قول کا خلاصہ ہے۔

لَخَّص ه: کو مختصر کرنا، کا خلاصہ کرنا، کا لب لباب بیان، کا اختصار کرنا، کو مختصر بنا دینا، کی تخفیف کرنا، کا انتخاب کرنا، اقتباس کرنا، کا خلاصہ بنانا، کی روح دینا، کا خاکہ بنانا، کو مختصر طور پر بیان کرنا۔ یُلَخَّصُ فی اَنْ: اس کا خلاصہ اس طرح کیا جا سکتا ہے کہ...... تَلَخَّص فی: کا میں خلاصہ ہونا، کا میں اختصار ہونا، کی میں تخفیف ہونا، مختصراً معنی یا مطلب یہ ہونا کہ، گویا کہ، کا کی روح ہونا، کی تخفیف ہونا۔ تَلْخِیص: خلاصہ، ملخص، اختصار، لب لباب، جوہر، روح، پورا خاکہ، مختصر بیان، مختصر رپورٹ۔ مُلَخَّص: مختصر کیا ہوا، خلاصہ کیا ہوا، تخفیف کیا ہوا جمع مُلَخَّصات: نچوڑ، اقتباس، خلاصہ، انتخاب، روح، جوہر، لب لباب، مطلب

لخف: لَخَفَ ـ لَخْفًا هُ: کو سخت مارنا۔ اللَخْف (مص): پتلا جھاگ۔ اللِخاف واحد لَخْفَة: سفید باریک پتھر۔

لخم: لَخَمَ ـ لَخْمًا هُ: کو تھپڑ مارنا۔ — الشیءَ: کو کاٹنا۔ — الرجُلُ: پر گوشت چہرے والا ہونا۔ لاخَمَ لِخامًا و مُلاخَمَةً ه: ایک دوسرے کو تھپڑ مارنا، طمانچے مارنا۔ اللَخْمَة: سستی، افسردہ دلی۔ رجُلٌ لُخَمَةٌ و لَخِمَةٌ: سست، ڈھیلا، ناکارہ، کاہل، کمینہ، تنگ دل، خسیس کنجوس، بخیل۔

لَخَمة و لُخَمة: سست، اناڑی، بھدا، ناکارہ، بے ڈھنگا۔

لخن: لَخِنَ ـ لَخَنًا: بدبودار ہونا۔ — الرجُلُ: قبیح باتیں کرنا، گندہ بغل ہونا صفت اَلْخَن م لَخْناء جمع لُخْن۔ لَخَّنَ هُ: کو یاابنَ الخناء کہنا۔ لو (اے گندہ بغل عورت کے بیٹے) کہنا۔

لخو: لَخا یَلْخُو لَخْوًا هُ: کو ناک کے راستہ سے کوئی دوا چڑھانا۔

لخی: ۱۔ لَخِیَ یَلْخَی لَخًی: بہت بکواس کرنا۔ لَخَی یَلْخِی لَخْیًا و اَلْخَی هُ: کو ناک کے ذریعے دوا چڑھانا، کو دوا انگلوانا، کو مال دینا۔ لاخَی لِخاءً و مُلاخاةً الرجُلَ: سے دوستی کرنا، کا حلیف ہونا، سے تعاون کرنا۔ — فُلانًا علی فلان: کسی کو کسی کے خلاف اکسانا۔ به: کی غیبت کرنا، چغلی کھانا۔ اللخا او اللَخَی و اللَخاء و المِلْخَی: جس سے ناک میں دوائی چڑھائی جائے۔ الأَلْخَی: بکواسی، بیہودہ گو۔ — و اللَخِی من الجمال: اونٹ جس کا ایک گھٹنا دوسرے سے بڑا ہو۔ اللَخْواء: الأَلْخَی کا مؤنث: عقاب جس کی چونچ کا اوپر کا حصہ نچلے حصہ سے لمبا ہو۔

۲۔ اِلْتَخَی اِلْتِخاءً الصبیُّ: بچہ کا تر کی ہوئی روٹی کھانا۔ اسم اللَخَاء ہے۔

لدّ: ۱۔ لَدَّ ـ لَدًّا الرجُلَ: سے سخت جھگڑا کرنا، سے جھگڑے میں غلبہ حاصل کرنا۔ — هُ عن الشیء: کو سے منع کرنا۔ لَدًّا و لُدُودًا اللَدُودَ: لدود دواء تیار کرنا۔ — فُلانًا اللدُودَ: کو لدود دوائی منہ کے گوشے سے پلانا۔ لادٌّ: منہ کے گوشے دوائی پلانے والا۔ مَلْدُود: جس کو منہ کے گوشے دوائی پلائی جائے۔ ـ لَدَدًا: سخت دشمن یا جھگڑالو ہونا صفت اَلَدُّ۔ کہا جاتا ہے هُوَ اَلَدُّ بَیِّنُ اللَدَد: وہ سخت جھگڑالو ہے۔ لَدَّدَ بِه: کو بدنام کرنا۔ لادَّ لِدادًا و مُلادَّةً الرجُلَ: سے سخت جھگڑا کرنا، سے جھگڑے میں غلبہ حاصل کرنا۔ عنه: کی مدافعت کرنا۔ اَلَدَّ الرجُلُ: کو لدود دوائی پلانا، سے سخت جھگڑا کرنا، سے جھگڑے میں غلبہ حاصل کرنا۔ هُ: کو سخت جھگڑالو پانا۔ به: کو

ٹالنا۔ کہا جاتا ہے: اَلۡدَدۡتُ بِه: میں نے دشمنی میں اس کو عاجز کر دیا۔ تَلَدَّدَ: دائیں بائیں دیکھنا۔ اِلۡتَدَّ الدواء: دواء نگلنا۔ ــــ عن الشیءِ: سے ایک طرف کو ہو جانا۔ اللَّادُّ و اللَّدُّ جمع اَلِدَّة و الالُدّ م لَدَّاء جمع لِدا: سخت جھگڑالو۔ اللَّدَدُ (مص): سخت جھگڑا۔ اللَّدُود جمع اَلِدَّة: سخت جھگڑالو۔ منہ کے گوشے سے پلانے کی یا کھلانے کی ایک دواء۔ اللَّدِید جمع اَلِدَّة: سخت جھگڑالو، منہ کے ایک گوشے سے دی جانی والی ایک دواء۔ اللَّدِیدَان: گردن کے دو پہلو (کانوں کے نیچے)۔ وادی کے دو پہلو، ہر چیز کے دو پہلو۔ الاَلَنۡدَدُ و الیَلَنۡدَدُ: سخت جھگڑالو۔ المُتَلَدِّد (ع): گردن۔ کہا جاتا ہے: مالہ عنه مُحۡتَدٌّ و لا مُلۡتَدٌّ: اس کے لئے اس کے سوا کوئی چارہ نہیں۔

۲۔ لَدَدَهُ: کو حیران کرنا۔ تَلَدَّدَ: حیران ہونا۔ ــــ فی المکان: کسی جگہ ٹھہرنا۔

۳۔ اَللَّدُّ (مص): بورا، تھیلا۔

لَدَّدَ ب: کو بدنام کرنا، کی بے عزتی کرنا، پر تہمت لگانا۔ لَدَّدَ: پریشان کرنا، حواس باختہ کرنا، الجھانا، ہوش گم کرنا، حیرت میں ڈالنا۔ تَلَدَّدَ: بے بسی سے دائیں بائیں رخ بدلنا، پریشان ہو جانا، حیرت زدہ ہونا، منہ زور ہونا، سرکش ہونا، خودرائے ہونا، ضدی ہونا، اڑنا، ضد کرنا۔ لَدَد: سخت جھگڑا۔ لَدُود و اَلَدُّ م لَدَّاء جمع لُدّ و لِداد و اَلِدَّاء: سخت، تیز تند، خونخوار، ہیبت ناک، مہیب، سنگدل، سنگ طبع، ضدی۔ عَدُوٌّ اَلَدُّ: شدید دشمن، پکا دشمن، بڑا دشمن۔ عدو لَدُود: شدید دشمن، پکا دشمن، بڑا دشمن۔ مُتَلَدِّد: ضدی، ہٹ دھرم، سرکش، باغی، اڑیل۔

لدس: ۱۔ لَدَسَ ـِ لَدۡسًا هُ بیده: کو ہاتھ سے مارنا۔...... ه بحجر: کو پتھر مارنا۔ المِلۡدَس جمع مَلادِس: گٹھلی توڑنے کا بڑا پتھر۔

۲۔ لَدَسَ ـُ لَدۡسًا الشیءَ: کو چاٹنا۔ لَدَّسَ الخفَّ: موزے میں پیوند لگانا، موزے کی مرمت کرنا۔ اَلۡدَسَتِ الارضُ: زمین کا کچھ سبزہ اُگانا، روئیدگی نکالنا۔ اللَّدِیس جمع اُلۡدَاس: موٹا۔

۳۔ اللِّدۡس: سست و نرم۔

لدغ: لَدَغَ ـَ لَدۡغًا و تَلۡدَاغًا هُ: کو ڈسنا۔ کہا جاتا ہے: لَدَغَهُ بکلمة: اس نے اُسے لفظوں سے تکلیف دی، بدنام کیا۔ اَلۡدَغ العقربَ فُلانا: کو ڈسنے کیلئے اس پر بچھو چھوڑنا۔ اللَّادِغ م لادِغة جمع لُدَّغ (فا): ڈسنے والا۔ اللَّدۡغَة: ایک بار ڈسنا۔ اللُّدَّاغ: کانٹا یا اس کی تیز نوک۔ اللُّدَّاغَةُ من الرجال: طعن و تشنیع کرنے والا۔ اللَّدِیغ جمع لَدۡغَی و لُدَغاء (مذکر و مؤنث کیلئے)، ڈسا ہوا۔ کہا جاتا ہے: هم قومٌ لُدۡغَی و لُدَغاء: وہ لوگوں کو طعن و تشنیع کرنے والے ہیں۔ المِلۡدَغ: گفتگو سے ڈسنے والا، طعن و تشنیع کرنیوالا۔

لَدَغَ ه: سانپ وغیرہ کا، کو ڈسنا، ــــ هُ: کو طعنہ دینا، ملامت کرنا، کو ٹھیس پہنچانا، کو دل گیر کرنا۔

لدك: لَدِكَ ـَ لَدَكًا و لَدۡكًا به: سے چپکنا۔

لدم: لَدَمَ ـِ لَدۡمًا هُ: کو تھپڑ مارنا، کو کسی بھاری چیز سے مارنا جس کے لگنے کی آواز آئے۔...... الخبزَ من المَلَّةِ: روٹی کو بھوبھل سے نکالنا۔ لَدَّمَ الثوبَ: کپڑے کو پیوند لگانا، درست کرنا۔ اَلۡدَمَتۡ علیه الحُمَّی: کو بخار رہنا۔ تَلَدَّمَ الثوبُ: بوسیدہ ہونا، پیوند لگانے کے قابل ہونا۔ ــــ الثوبَ: کپڑے کو پیوند لگانا۔ اِلۡتَدَمَ: مضطرب ہونا، پریشان ہونا۔ ــــ هُ: کو مارنا، دھکا دینا۔ ــــ تِ النساءُ: عورتوں کا ماتم، میں منہ پر طمانچے مارنا۔ اللَّادِم جمع لَدَم (فا)۔ اللَّدۡم (مص): پتھر کی زمین پر گرنے کی آواز۔ اللَّدَم: عزت دار رشتہ۔ اللِّدَام: پیوند۔ اللَّدَّام: پیوند لگانے والا، رفوگر۔ اللَّدِیم من الثیاب: بوسیدہ پیوند لگا کپڑا۔ المِلۡدَام: پتھر جس سے گٹھلی توڑی جاتی ہے۔ المِلۡدَم: بمعنی المِلۡدَام؛ بیوقوف، پرگوشت، بھاری۔ اُمّ مِلۡدَم: بخار۔

لدن: ۱۔ لَدُنَ ـُ لَدَانَةً و لُدُونَةً: نرم ہونا صفت لَدۡنٌ م لَدۡنَة جمع لُدۡن و لِدانٌ۔ ــــ ت اخلاقُه: نرم خو ہونا، پسندیدہ اخلاق والا ہونا۔ لَدَّنَ الشیءَ: کو نرم کرنا۔ ــــ ثوبَهُ: کپڑا اتر کرنا، بھگونا۔ کہا جاتا ہے: هو لَدۡنُ الخَلِیقة: وہ نرم طبیعت ہے۔

۲۔ لَدَّنَ هُ فی الامر: کو کھٹائی میں ڈالنا۔ تَلَدَّنَ: کاہلی کرنا۔ ــــ بالمکان: کسی جگہ میں رہنا۔ ــــ علیه: سے معذرت چاہنا۔ کہا جاتا ہے: تَلَدَّنت علَی راحِلتی: میری سواری نہیں چلی۔

۳۔ اللَّدُن من الطعام: وہ کھانا جو اچھی طرح نہ پکایا گیا ہو، خراب پکا ہوا کھانا۔ لَدُن و لَدَنۡ و لُدُن و لَدِن و لَدۡن و لَدۡن: ظرف زمان و مکان۔ عِند کے معنی میں، پاس، موجودگی میں۔ ظرف مکان کے طور پر زیادہ قریب اور خاص ہے۔ صرف حاضر میں استعمال ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے: لَدُنۡهُ مالٌ: اس کے پاس مال ہے۔ مبنی ہے مِن سے مجرور کہنا بھی جائز ہے۔ کہا جاتا ہے: جِئۡتُ من لدنه: میں اس کے پاس سے آیا۔ ظرف زمان سے قبل واقع ہو تو ظرف کو اضافت سے مجرور بنانا جائز ہے۔ جیسے لَدُن غُدۡوةٍ (صبح کو) تمیز کے طور پر نصب آتا ہے۔ جیسے: لَدُن غُدۡوَةً۔ کہا جاتا ہے: لی الیه لُدُنَّة: مجھے اس سے حاجت ہے۔

لَدُنَ ـُ لَدانَةً و لُدُونَةً: نرم ہونا، ملائم ہونا، لچکدار ہونا، لوچ دار ہونا، سکڑنے پھیلنے والا ہونا۔ لَدَّنَ ه: کو نرم کرنا، ملائم کرنا، پتلا کرنا، اعتدال پر لانا، ڈھیلا کرنا، ہلکا کرنا، کم کرنا۔ لَدۡن جمع لُدُن و لِدان: نرم، سلیم الطبع، لچکدار، اثر پذیر۔ ملائم، سکڑنے پھیلنے والا (elastic)، لوچدار، ڈھلنے والا، ڈھلنے کے قابل۔ لادَن و لادِن: افیون کا ست، افیون کا آمیزہ۔ الکحل اور افیون کا محلول۔ لَدانَة و لُدُونَة: نرمی، ملائمت، لوچ، لچک، جھکنے کی صلاحیت، ڈھل جانے کی صلاحیت، صورت پذیری۔ لَدائِن: پلاسٹک۔ لَدُن: پر، پاس، قریب، سامنے، قریب، کے قریب، کی موجودگی میں، کے سامنے، کے آگے، ساتھ، کے پاس۔ مِن لَدُن: سے، کی طرف سے، سے، جب سے، تب سے۔ لدن أن: یہی معنی۔ لَدُنی: باطنی، صوفیائی، پرجلال۔ العلم اللدُنی اور العلوم اللدنية (تصوف میں) اللہ تعالیٰ کی طرف سے براہ راست بذریعہ باطنی وجدان عطا کردہ معرفت۔

لدی: اَلۡدَی اِلۡداءً: زیادہ ہم عمروں والا ہونا۔ اللِّدَة جمع لِدَات و لِدُون: ہم عمر، ہم تربیت۔ (کہا جاتا ہے: هو لِدَتی: وہ میرا ہم عمر ہے) وقتِ ولادت۔ لَدَی: ظرف مکان بمعنی لَدُن۔ اضافت کے ساتھ آتا ہے۔ لَدُن کی طرح اسے مِن سے مجرور بنانا جائز نہیں۔ آپ کہتے ہیں: لَدَیَّ مالٌ: میرے پاس مال ہے۔

لدی: پر، پاس، قریب، کی موجودگی میں، کے سامنے، پہلے، ساتھ۔ لَدَی الحاجة: ضرورت کی صورت یا حالت میں، اگر ضروری ہوا۔ لَدَیۡهِ: اس کے پاس ہے۔ مالَدَیۡك: حالت جس میں آپ ہیں، تمہاری ذہنی حالت۔ لیس لدَینا ...... غیر ما: ہم اس سے زیادہ نہیں جانتے کہ......

لذّ: ۱۔ لَذَّ ـَ لَذاذاً و لذاذةً الشیءُ: لذیذ ہونا، خوش مزہ ہونا، مرغوب ہونا، مزے دار ہونا صفت لَذٌّ و لَذِیذٌ۔ لَذَّا و تَلَذَّذَ و اِلۡتَذَّ الشیءَ و به: کو لذیذ پانا۔ لَذَّذَهُ: کو خوش کرنا، محظوظ کرنا۔ تَلاذّا: ایک دوسرے سے لذت حاصل کرنا۔ اِسۡتَلَذَّ الشیءَ: کو لذیذ پانا۔ اللَّذّ (مص): مزے دار، مرغوب، نیند۔ کہا جاتا ہے: رجُلٌ لَذٌّ: شیریں کلام، میٹھی گفتگو کرنے والا۔ اللَّذَّة جمع لَذَّات: مزا، خوشی، آرام، لذت، سرور، خوشنودی، شراب۔ الاَلَذّ: زیادہ لذیذ۔ المَلَذّ جمع مَلاذّ:

لذت کی جگہ۔ المَلَذَّة جمع مَلَذّات: خواہش۔

۲۔ لَذُ لَذَ: چست و پھرتیلا ہونا۔ اللَذلاذ: چست و پھرتیلا، جلدی کرنے والا۔ (ح): بھیڑیا۔

لَذَّ ۔لَذاذًا و لَذاذَةً: میٹھا ہونا، شیریں ہونا، لذیذ ہونا، خوش ذائقہ ہونا، خوشگوار ہونا، مزیدار ہونا، تسکین دہ ہونا۔ لَذَّ و اَلَذَّ ہ: کو خوش کرنا، محظوظ کرنا، کی خواہش پوری کرنا۔ تَلَذَّذ و اِلتَذّ ب: سے خوش ہونا، مسرور ہونا، لطف اندوز ہونا، سے تسکین پانا۔ ۔ ہ: کو لذیذ پانا، خوشگوار پانا، سے مزہ اٹھانا۔ اِستَلَذّ ہ: کو لذیذ یا خوشگوار پانا، کو مسرت بخش یا خوش آئند پانا، سے لطف اندوز ہونا۔ مَلَذَّة جمع مَلَذّات و مَلاذ: فرحت، خوشی، مسرت، شادمانی طرب، سرور، لذت، سہولت، آرام پہنچانے والی چیز، لطف، مزا، تفریح، عیش پسندی، عیاشی۔ مُتَلَذِّذ: خوش خوراک، لذیذ کھانوں اور شرابوں کا شوقین، عیش پسند، شہوت پرست۔

لذب: لَذَبَ ۔لُذُوبًا و لاذَبَ مُلاذَبَةً بالمکان: کسی جگہ میں اقامت کرنا۔

لذج: لَذَجَ ۔لَذَجًا ہُ: سے سوال میں اصرار کرنا۔...... الماءَ: پانی کا گھونٹ لینا۔

لذع: ۱۔ لَذَعَ ۔لَذَعَت النارُ الشیءَ: آگ کا چیز کو جلا ڈالنا۔ ۔ الحُبُّ قَلبَهُ: محبت کا دل کو تکلیف پہنچانا۔ ۔ فلانًا بلسانه: کو گفتگو سے دکھ پہنچانا۔ ۔ البعیرَ: اونٹ کو داغنے کے لوہے سے داغنا۔ ۔ الرجُلُ بذکائه: ذہانت سے جلد سمجھ لینا۔ تَلَذَّعَ: تیز فہم ہونا، ذہین ہونا، دائیں بائیں متوجہ ہونا جیسے کوئی بات اُسے پریشان کر رہی ہو۔ ۔ تِ النارُ: آگ کا بھڑکنا۔ اِلتَذَعَ: درد سے جلن ہونا۔ اللاذِعة جمع لَواذِع: لاذِع کا مؤنث۔ لواذِعُ الکلام: تکلیف دہ گفتگو۔ کہا جاتا ہے: نعوذ باللّٰہ من لواذعه: ہم اس کی ایذا دہ گفتگو سے اللہ کی پناہ مانگتے ہیں۔ اللَذّاع: لاذع کا اسم مبالغہ۔ کہتے ہیں: رجُلٌ مَذّاعٌ لَذّاعٌ: وعدہ خلاف (کیونکہ ایسا آدمی اپنی زبان سے اچھا وعدہ کر کے وعدہ خلافی سے دکھ دیتا ہے)۔ اللَذَع: جلن پیدا کرنے والی شراب (نبیذ)۔ اللَوذَعُ و اللَوذَعیُّ: تیز فہم، فصیح اللسان، خوش بیان۔

لَذَعَ ۔لَذعًا الطائرُ: پرندہ کا پھڑ پھڑا کر بازوؤں کو تھوڑا سا ہلانا۔

لَذَعَ ۔لَذعًا ہ: کو جلانا...... ہ: پر داغ لگانا، کلنک کا ٹیکہ لگانا، کو داغنا، کو باتوں سے دکھ پہنچانا، کی توہین کرنا، کے دل کو ٹھیس پہنچانا۔ تَلَذَّعَ: جلنا۔ لَذع: جلنا، آگ، آتش، بھابھڑ، آتش زدگی۔ لذع النبادق: رائفل فائر (rifle fire)۔ لَذّاع: جلتا ہوا، بہت گرم، جھلستا، تیز، چبھتا ہوا، درشت خو، سخت تکلیف دہ، طنز بھرا، دل خون کرنے والا۔ لَوذَع و لَوذَعی: زیرک، دانشمند، طباع، خوش تدبیر، ایجاد کا ماہر، اختراع پسند، بذلہ سنج، ذکی، زود فہم، حاضر جواب۔ لَوذَعِیَة: اپج، خوش تدبیری، ایجاد، کا مادہ، اختراع، زیرکی، فراست، ہوشمندی، زود فہمی، ذکاوت، چوکسی، ہوشیاری۔ لاذع: تیز، چبھتا ہوا، سخت تکلیف دہ، طنز بھرا، دل خون کرنے والا۔ لاذِعَة جمع لواذِع: طعنہ۔ اللاذِقِیَّة: لاتاکیہ (مغربی شام کی ایک بندرگاہ)۔

لذم: لَذِمَ ۔لَذَمًا ہُ الشیءُ: کو کوئی چیز اچھی لگنا، بھلی معلوم ہونا۔ ۔ بالشیءِ: کسی چیز پر شیفتہ ہونا، کسی چیز کا حریص ہونا۔ ۔ بالمکان: کسی جگہ ٹک کر رہنا۔ اَلذَمَهُ الشیءَ و بہ: کو کا حریص بنانا، شیفتہ بنانا۔ ۔ بالمکان: کسی جگہ میں ثابت قدم ہونا۔ ۔ ہُ بفلان: کو کسی سے وابستہ کرنا۔ کہا جاتا ہے: اَلذِمُ لفلانٍ کرامتَكَ: فلاں کے لئے اپنا احترام جاری رکھو۔ اُلذِمَ بفلان: پر فریفتہ ہونا۔ رجُلٌ لَذِمٌ و لُذُوم بالشیءِ: کسی چیز کا شوقین۔ اللَذَمَة: کسی چیز کا عادی، گھر سے جدا نہ ہونے والا۔ المِلذَم: بہادر، شجاع۔ رجُلٌ مِلذَمٌ بالشیءِ: کسی چیز کا شوقین۔

لذن: اللاذَن (ن): ایک آبی پودا، پھول چوڑے گلابی یا سفید رنگ کے، بحر ابیض متوسط کے ساحلوں پر جھاڑی بنوں میں بکثرت پایا جاتا ہے...... و اللاذنة: ایک قسم کی گوند۔

لذی: لَذِیَ یَلذَی لَذًی بالامر: سے چمٹنا، کا شوقین ہونا۔ الذی: اسم موصول ہے۔ اس میں پانچ لغات ہیں: اللذِ و اللذْ و اللذِیُّ و اللذِیّ و لَذِی: مؤنث اللتی۔ تثنیہ اللذان و اللذا و اللذانّ جمع اللذِین و اللاوون و اللاؤُو بعض حالت رفع میں اللذون اور نصب اور جر میں و اللذین کہتے ہیں۔ تصغیر الذی کی اللذیّا تثنیہ اللذیّان اور جمع اللذیّون ہے۔ معنی: وہ شخص جو، وہ چیز جو، وہ (جو شخص)، وہ (جو چیز) جو۔

بعدَ اللُتَیّا و التی: طویل بحثوں کے بعد، بعد از خرابی بسیار، خدا خدا کر کے۔

لزّ: لَزَّ ۔لَزًّا و لِزازًا الشیءَ بالشیءِ: چیز کو چیز سے باندھنا، ملانا، جوڑنا، لگانا، لازم کرنا...... الشیءُ بالشیءِ: سے چپکنا، لگا لپٹا رہنا۔ ۔ ہ إلی کذا: کو پر مجبور کرنا ۔ ہُ بالرمح: کو نیزہ مارنا ۔ القومُ: اکٹھا ہونا، بھیڑ کرنا۔ لَزَّ اللّٰہُ فلانًا: اللہ کا فلاں شخص کو مضبوط اور گھٹے ہوئے جسم والا بنانا۔ لازَ لِزازًا و مُلازّةً ہُ: کے ساتھ رابطہ کر کے اُسے جھگڑے میں تنگ کرنا۔ اِلتَزَّ الشیءَ: کو باندھنا، چمٹانا۔ اِلتَزَّ بہ: سے چمٹنا، ملنا۔ اللِزّ (مص): دروازہ کی کنڈی۔ اللِزّ: ساتھی، وابستہ دامن۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ لِزُّ شرٍّ و لزیزُ شرٍّ: فلان ایسا شخص ہے جو شرارت سے باز نہیں آتا۔ اللِزز و اللِزاز (مصدر ہیں): دروازہ کی بلی، سخت جھگڑا۔ عیشٌ لَزِزٌ: تنگ زندگی، بدحالی۔ اللَزیزَة جمع لَزائز: لزیز کا مؤنث۔ اللزائز: سینہ کی ہڈیاں۔ المِلَزّ: سخت جھگڑالو (مذکر و مؤنث کے لئے)۔ المِلزہ (اع): چمڑے یا دھات کا گول ٹکڑا جس کے درمیانی حصہ میں چھید ہوتا ہے اور پائپ کے منہ کے نیچے باندھتے ہوئے رکھا جاتا ہے۔ اس کو رونڈل کہتے ہیں۔

لَزَّ ۔لَزًّا و لَزَزًا و لَزازًا ہ ب: کو سے باندھنا، کو سے مربوط کرنا یا سختی سے جوڑنا، کو سے متحد کرنا، کو سے چمٹانا۔ لَزَّ ہ: کو سختی سے جوڑنا، دبانا۔ لَزّ: لبالب یا کھچا کھچ بھرنا ۔ ہ الی: کو پر مجبور کرنا۔ تَلازَّ: باہم کھچا کھچ بھرا ہوا ہونا، ایک دوسرے کے قریب ہونا۔ تَلَزَّزَ و اِلتَزَّ ب: سے متحد ہونا، جڑا ہونا، مربوط ہونا، سے چپکنا، لگا لپٹا رہنا، کے ساتھ پکا یا قائم رہنا۔ لَزّ و لِزّ: بلی، کھٹکا، چٹخنی، اڑواڑ، تختوں کو ملانے اور دبانے کا اوزار، مڑا ہوا تار یا سلاخ۔ مُلَزَّز: لبالب یا بھرا ہوا، کھچا کھچ بھرا ہوا، ساتھ ملا ہوا، مضبوط، ٹھوس، مضبوط، پختہ، چست۔

لزأ: لَزَأَ ۔لَزْءًا الاناءَ: برتن بھرنا ۔ الماشیة: مویشی کو سیر کرنا ۔ فلانًا: کو دینا۔ کہا جاتا ہے: لَزَأَتهُ اُمُّهُ: کو (ماں کا) جننا۔ لَزَّأَ و اَلزَأَ الاناءَ و الماشیة: برتن بھرنا، مویشی کو سیر کرنا۔ تَلَزَّأَ الاناءُ: برتن کا بھر جانا۔

لزب: ۱۔ لَزَبَ ۔لُزُوبًا: مضبوطی سے قائم ہونا ۔ بہ: سے چمٹنا ۔ تِ السَنَةُ: قحط سالی ہونا ۔ ۔لَزْبًا العقربُ فلانًا: بچھو کا کسی کو ڈسنا۔ لَزِبَ ۔لَزَبًا الطینُ: مٹی کا سخت اور چپکنے والی ہونا۔ لَزُبَ ۔لَزْبًا و لُزُوبًا الطینُ: مٹی کا سخت اور چپکنے والی ہونا ۔ الشیءُ: بعض کا بعض میں داخل ہونا۔ تلازَبَ الشیءُ: تہہ بتہہ ہونا۔ اللازِب (فا): ثابت، کہا جاتا ہے: صارَ الامرُ ضربةَ لازبٍ: کام ضروری اور ناگزیر ہو گیا۔ طِینٌ لازِبٌ: ہاتھ سے چپکنے والی مٹی۔ اللَزِب: تنگ راستہ۔ اللَزْبَة جمع لَزَب و لَزَبات: شدت، سختی، قحط۔ سَنةٌ لَزبَة: سخت سال، قحط کا سال۔ المِلزاب جمع مَلازیب: انتہائی کنجوس، بڑا بخیل۔

۲۔ اللَزِب جمع لِزاب: تھوڑا۔ کہاجاتا ہے: هو عَزَبٌ لَزَبٌ: وہ کنوارا ہے۔ اللِزّاب (ن): ایک قسم کا بڑا درخت۔ اس سے بہت عمدہ لکڑی حاصل ہوتی ہے۔ لبنان کے اونچے علاقوں اور جبل الشیخ میں اُگتا ہے۔

○ لَزَبَ ـُ لُزُوبًا: مضبوط ہونا، مضبوطی سے جما ہونا، برقرار رہنا۔ ــ ب: سے چپکنا، لگا یا لپٹا رہنا۔ لَزِبَ ـَ لَزَبًا: متحد رہنا، مربوط ہونا۔ لَزِب جمع لِزاب: تھوڑا۔ لَزْبة جمع لِزَب: مصیبت، بلا، آفت، مصیبت ناگہانی۔ لازِب: چپکنے والی (چیز)، سخت مضبوط، مضبوطی سے جمی ہوئی (چیز)۔ صارَ ضربةَ لازِب: ضروری ہوجانا، ناگزیر ہوجانا۔ ضُرِب ضربةَ لازِبٍ: سخت مصیبت سے دوچار ہونا، مصیبت کا شکار ہونا۔

لزج: لَزِجَ ـَ لَزَجًا و لُزُوجًا: لیسدار ہونا، چپکنے والا ہونا۔ صفت لَزِج ۔ ــ العَسَلُ با صبعه: انگلیوں سے شہد کا چپک جانا۔ تَلَزَّجَ: چپکنے والا ہونا، لیسدار ہونا۔ ــ البقلُ: سبزی کا لچکدار ہونے کی وجہ سے ایک کا دوسرے پر جھکنا۔ ــ تِ الدابةُ البقولَ: جانور کا سبزی کا پتہ چلانا۔ رجُلٌ لَزُجَةٌ و لَزِجَةٌ و لَزِيجةٌ: گھر پر رہنے والا۔ اللُزُوجة: لَزِج کا اسم، لسلساپن، چپ چپاپن، چپچپاہٹ، گاڑھاپن۔

○ لَزِج: چپکنے والا، لیس دار، جس پر لیسدار تہ جمع ہوگئی، چپچپا، لسلسا، گاڑھا، جوڑنے والا، ثابت قدم۔

لزق: لَزِقَ ـَ لَزِقَاتُ الرِئةُ بالجنب: پیاس کی وجہ سے پھیپھڑے کا پہلو سے چپکنا۔ ــ لُزُوقًا و الْتَزَقَ به: سے چمٹنا، چپکنا۔ لَزَّقَ الشیءَ: کو چپکانا، کو اناڑی پن سے کرنا۔ لازَقَ لِزاقًا و مُلازَقةً ہٗ: کو چپکانا۔ الْزَقَ ہ بہ: کو سے چپکانا۔ اللِزْق: پہلو، ساتھی۔ کہاجاتا ہے: هو لِزْقي او بِلِزقي: وہ میرا ساتھی ہے یا میرے پہلو میں ہے۔ اللِزاق (مص): لئی، سریش۔ لِزاق الذهب و لزاق الحجر و لزاق الرخام: ان خاص دھاتوں سے بنائی جانے والی دوائیں۔ اللَّزُقَة: پٹی، مرہم جو جسم کے درد والے حصہ پر لگایا جاتا ہے تاکہ درد میں کمی ہو یا درد دور ہو۔۔۔۔۔۔ عند الجراثين: پلستر۔ اُذُنٌ لَزْقاء: سر سے چپکا ہوا کان۔ اللزون و اللازُوق (طب): زخم کی دوا۔ اللَزِيق: قریب بہ پہلو۔ کہاجاتا ہے: هوَ لزِيقي: وہ میرے پہلو میں ہے۔ اللُزَيق (ح): سمندری گھونگھا۔ اللُزَيقاء و اللزَّيقي (ن): بارش کی صبح پتھروں کی جڑوں میں اُگنے والی چیز۔ المُلزَق: منہ بولا بیٹا۔

○ لَزَقَ ـُ لُزُوقًا ب: سے چپکنا، چمٹنا، کے ساتھ لگا رہنا۔ لَزَّقَ ہ: کو ملانا، لگانا، جوڑنا، نتھی کرنا، کو لئی سے جوڑنا، چسپاں کرنا، فہرست میں نام درج کرنا۔۔۔۔۔۔ ہ ل: کو کسی کے گلے دھوکہ سے منڈھنا۔ اَلْزَقَ ہ: کو لئی سے جوڑنا، کو جوڑنا، کو لگانا، نتھی کرنا، چسپاں کرنا۔ اِلتزق بمعنی لَزِق: لَزِق: (سے) متصل، ملحق، (سے) ملحقہ، (سے) ملا ہوا، (کی) ہمسائیگی میں۔ لِزْقَه یا بلِزْقه: کے پہلو کے قریب، کے قریب۔ لَزِق: چپکنے والا، چپچپا، لسلسا۔ لَزْقة: بندھن، پٹی (جس پر پانی اثر نہ کرے اور زخم خراب نہ ہو، زخم پر باندھنے کی پٹی، پلاسٹر۔ لِزاق: لیسدار، چپکانے والا، جوڑنے والا، ثابت قدم، سریش، سیمنٹ لئی۔ لَزُوق و لازوق: پٹی، پلاسٹر، چپکانے والا پلاسٹر، پلاسٹر۔

لزم: ا۔ لَزِمَ ـَ لُزُومًا و لَزْمًا و لَزَامًا و لِزامًا و لِزامَةً و لُزْمَةً و لُزْمانًا الشيءُ: لازم رہنا، ہمیشہ ثابت رہنا۔ ــ بيتَهٗ: گھر میں رہنا، کہیں نہ جانا۔ ــ ہٗ المالُ: پر مال واجب ہونا۔ ــ الغريمَ و بهٖ: قرض دار کو چمٹے رہنا۔ ــ الامرُ: کا حکم واجب ہونا۔ ــ كذا عن كذا: سے لازم آنا۔ لازَمَ لِزامًا و مُلازَمةً ہٗ: کے ساتھ رہنا، جدا نہ ہونا۔ اَلْزَمَ اِلزامًا الشيءَ: کو لازم کرنا، ہمیشہ رکھنا۔ ــ ہٗ المال و العملَ او بالمال و العمل: مال یا کام کو پر واجب کرنا۔ کہاجاتا ہے: الزمتُ خصمي: میں اپنے حریف پر جھگڑے میں غالب آیا۔ اِلْتَزَمَ ہ: کے ساتھ رہنا، جدا نہ ہونا۔ ــ فلانًا: کو پکڑنا، گرفت میں لانا، کو پکڑنے کی کوشش کرنا۔ العملَ او المالَ: کام یا مال کو اپنے پر واجب کرنا۔ القرية او العشر او غيرهما: پیداوار کے بدلہ گاؤں کی مالگذاری یا عشر وغیرہ کا ضامن ہونا۔ اِسْتَلْزَمَ الشيءَ: کو ضروری سمجھنا، ضروری کرنا۔ اللازِم م لازِمَة جمع لَوَازِم (فا): ضروری۔ کہاجاتا ہے: صَارَ الامرُ ضَرْبَةَ لازِمٍ: یہ کام ضروری ہوگیا۔ لِزَام: لگاتار، پیوستہ۔ ضَرْبَةٌ لِزام: لگاتار، پیوستہ ضرب۔ اللِزام (مص): موت، حساب، بہت چمٹنے والا۔ اللُزَمَة: چمٹا رہنے والا، جدا نہ ہونے والا۔ اللزُومِية: لَزِمَ کا اسم۔ المُلازِم (اع): فوجی عہدہ جو لفٹیننٹ کے برابر ہے۔ المِلْزَم و المِلْزَمَة جمع مَلازِم: لکڑی یا لوہے کا شکنجہ۔ المَلْزُوم: لازم کیا ہوا۔

۲۔ لَزِم ــ لَزْمًا الشئَ: کو جدا کرنا، ممیّز کرنا۔ اللِزام: فیصلہ۔ واللزِم: فیصلہ کرنے والا۔

○ لَزِمَ ـَ لُزُوما ہ: سے چمٹنا، چپک جانا، جڑا رہنا، کے ساتھ جانا، کی رفاقت کرنا، سے لگاؤ رکھنا، تعلق ہونا، میں ثابت قدم رہنا، پر قائم رہنا، پر جمے رہنا، میں لگے رہنا، کو کرتے رہنا، کی کوشش کرتے رہنا۔ ــ ہ: کے ساتھ جڑا رہنا، سے مربوط ہونا، کے قریب رہنا، کے ساتھ باوفا رہنا۔ ــ ہ/ہ: سے جدا نہ ہوسکنا۔ ــ ہ: میں مستقل اقامت کرنا۔ لَزِمَ: ضروری ہونا، لازمی ہونا۔ لَزِمَہٗ: کے لئے مطلوب بہ (شے) ہونا، اشد ضروری ہونا، ناگزیر ہونا، پر فرض ہونا، واجب ہونا، کا فرض ہونا۔ لزِمَ دارَہ (فراشَه): گھر پر رہنا، صاحب فراش ہونا۔ لزم الصمت: خاموش رہنا۔ لازَمَ ہٗ: کے ساتھ جانا، کی رفاقت کرنا، سے چپکنا، چسپاں ہونا، پر قائم رہنا، کے ساتھ رہنا، کو لگاتار کرنا، کے ساتھ لگا رہنا، کی صحبت میں ہونا، کے اردگرد ہردم ہونا، کو سونپا جانا، کے ساتھ جانا، کی معیت میں ہونا، کی خدمت کرنا، تیمارداری کرنا۔۔۔۔۔۔ ہ/ہ: سے جدا نہ ہوسکنے والا ہونا، لاینفک ہونا ــ ہ: کوئی کام کرتے رہنا، پر جما رہنا، ڈٹا رہنا، قائم رہنا، میں ثابت قدم رہنا، کے لئے ثابت قدمی سے کام کرنا، کے لئے اچھی طرح نبھائی ہوئی کارروائی یا سرگرمی کرنا۔ اَلْزَمَ ہ ہ: کو پر مجبور کرنا، کو پر ٹھونسنا۔۔۔۔۔۔ ہ ہ/ب: پر کوئی کام بطور فرض عائد کرنا، کو کا پابند کرنا۔ الزمه الحُجَّة: پر ثبوت دینے کے لئے زور ڈالنا، کو دلیل تسلیم پر مجبور کرنا۔ الزمه الفراش: کو بستر میں رہنے کا پابند کرنا۔ اَلْزَمَهُ المال او بالمال: پر کسی رقم کی ادائیگی عائد کرنا۔ تَلازَمَ: جدا نہ ہوسکنے والا ہونا، ایک دوسرے سے مصروف ہونا، وابستہ ہونا۔ اِلْتَزَمَ ہ: سے چمٹنا، لگا رہنا، جڑا رہنا؛ کو کرتے رہنا، میں ثابت قدم رہنا، پر جما رہنا، میں لگا رہنا، کی کوشش کرتے رہنا، کو تسلیم کرنا، کی اطاعت کرنا، کا بوجھ یا ذمہ داری اٹھانا، کی عادت ڈال لینا، کو دستور بنالینا، کو اپنا فرض بنالینا، اپنے آپ پر عائد کرنا ــ ہ/ب: کو فرض کی طرح لینا، اختیار کرنا، کا عہد کرنا، اپنے آپ کو کچھ کرنے کا پابند کرنا، کو اپنے سر لینا، کی ذمہ داری لینا، کا بیڑہ اٹھانا، کا فرض منصبی، فرض، اخلاقی فرض ہونا، کا پابند ہونا، کا مستوجب ہونا، پر مجبور ہونا، کا ذمہ دار ہونا، کا اجارہ لینا، کا اجارہ قائم کرنا بلا شرکت غیرے کوئی (تجارت وغیرہ) کرنا۔ اِسْتَلْزَمَ ہ: کو ضروری سمجھنا، کو ضروری بنانا، کی ضرورت پیدا کرنا، کو ناگزیر بنانا، کا تقاضا ہونا، کی ضرورت ہونا، درکار ہونا، کی حاجت ہونا، کا مطلوب ہونا۔ لَزْمة جمع لَزَمات: سرکاری رعایت، لائسنس، حق رائے وہی یا شہریت یا وہ حق جو کسی فرد یا جماعت کو دستور میں دیا گیا ہو۔ لُزوم: احتیاج، ضرورت، حاجت مختاجی، ضروری چیز۔ حسب اللزوم: جیسا کہ مطلوب ہے، ضروری

ہے۔عند اللزوم: ضرورت پڑے تو، ضرورت پڑنے کی صورت میں، اگر ضروری ہو۔لِزام: ضروری، ضروری مطلوبہ چیز، ضرورت، فرض، ذمہ داری کا احساس۔کان لِزاما علیہ ان: کا فرض ہونا کہ، کیلئے ضروری ہونا کہ۔اَلزَم: زیادہ ضروری، سب سے زیادہ ضروری۔مَلزَمَة: قطع عدد یا لفظ جو فرموں کے شمار کے لئے چھاپا جاتا ہے۔مِلزَمَة: شکنجہ۔اِلزام: دباؤ، جبر، مجبوری، زبردستی۔الزامی: لازمی، ضروری، جبری، مطلوب۔اِلتزام جمع التزامات: ضرورت، فرض، فریضہ، احساس ذمہ داری، احساس فرض، ذمہ داری، وعدہ، پابندی، ٹھیکہ، ٹھیکہ کا معاہدہ، ٹھیکہ پر دینا، رعایت، لائسنس، حق رائے دہی و شہریت: وہ حق جو کسی فرد یا جماعت کو دستور میں دیا گیا ہو، اجارہ۔التزاماً: ٹھیکہ کے ذریعے، کام کے مطابق۔قام بالتزاماتہ: اپنی ذمہ داریاں پوری کرنا۔کاللازم: جیسا کہ اسے ہونا چاہئے، مناسب طور پر، خوش اسلوبی سے۔لازِمَة: مقررہ وصف، جبلی خصوصیت، معینہ طرز کلام۔مَلزوم: مجبور، پابند، رہین منت، ذمہ دار، جواب دہ، مستوجب، جسے رقم ادا کرنا ہو۔مَلزوم بالاداء: قابل محصول، ٹیکسوں کا مستوجب۔مَلزُومِیة: فرض، ذمہ داری، پابندی۔مُلازِم: سیکنڈ لفٹیننٹ۔ملازم اوّل: فسٹ لفٹیننٹ۔ملازم ثان: سیکنڈ لفٹیننٹ۔مُلتَزِم: پابند، معاہدہ شدہ، مراعات یافتہ، اجارہ دار، ٹھیکیدار۔مُلتَزَم جمع مُلتَزَمات: ضرورت۔مُستَلزَمات: ضرورتیں، بنیادی شرطیں، اولین شرائط، مطلوبہ (اشیاء)، ضروری یا ناگزیر نتائج۔

لزن: لَزِنَ ۔لَزَناً و لَزَنَ ۔لَزناً و تَلازَنَ القومُ: لوگوں کا بھیڑ کرنا، جمگھٹا کرنا۔اللَّزَن (مص): تنگی۔عیش لَزِنٌ: تنگ زندگی۔ماءٌ لَزِنٌ: تنگ پانی جو مشقت کے بعد حاصل ہو۔مکانٌ لَزِنٌ و لزِنٌ و مَلزُونٌ: بھیڑ والی جگہ۔اللَّزِنَة و اللِزنة جمع لِزَن: تنگی۔لیلة لَزِنَةٌ: بھوک، سردی یا خوف وغیرہ سے سخت رات۔زمانٌ اَلزَنُ: سخت زمانہ۔

لزو: اللازُوَرد و اللازوَرد: ایک قیمتی پتھر سرخی و سبزی مائل نیلگوں رنگ کا جو بطور زیور استعمال ہوتا ہے۔اللازوردی: نیلگوں رنگ کا۔

لسّ: اَلسَّ ۔لَسّاً القصعةَ: پیالہ چاٹنا۔ت الدابَّةُ الکلاءَ: جانور کا گھاس کو زبان کے کنارے سے کھانا۔الطعامَ: کھانا کھانا۔اَلَسَّ المکانُ: کسی جگہ کا شروع سبزہ اگانا۔اللُّساس: پودوں کی کونپلیں۔واللُّساس (ن): کھردرا گھاس۔

۲۔اللُّسُس: ماہر اونٹ والے۔

لسب: لَسَبَ ۔لَسباً تْهُ الحیَّةُ: کو سانپ کا ڈسنا۔ہ بالسوط: کو کوڑے سے مارنا۔بلسانه: کو سخت سست کہنا۔لَسِبَ ۔لَسَباً بہ: سے چپکنا۔العسلَ: شہد چاٹنا۔اَلسَبَ الحیَّةَ فلاناً: کو سانپ سے ڈسوانا۔رجُلٌ لَسّابَةٌ للناس: لوگوں کو طعن و تشنیع کرنے والا آدمی۔کہا جاتا ہے ما ترک لُسُوباً او لُسُوبا: اس نے کچھ نہیں چھوڑا۔

○ لَسْتِك و لَسْتِيك: ربڑ، مٹانے والی ربڑ۔

لسد: لَسَدَ ۔لَسْدًا و لَسِدَ ۔لَسَدًا الاناءَ: برتن چاٹنا۔العسلَ: شہد چاٹنا۔اُمَّهُ: ماں کا تمام دودھ پی جانا۔فصیل مِلسَدٌ: اونٹنی یا گائے کا بچہ جو اپنی ماں کا تمام دودھ پی جاتا ہو۔

لسع: لَسَعَ ۔لَسْعاً هُ: کو ڈسنا بعض کے نزدیک ڈنک سے ڈسنے کو لسع اور منہ سے ڈسنے کو لدغ کہتے ہیں۔چنانچہ بچھو ڈنک سے ڈستا ہے اور سانپ منہ سے۔ہ بلسانه: کو زبان یا بات سے تکلیف پہنچانا۔اَلسَعَ فلاناً عقرباً: کو بچھو سے ڈسوانا۔بین القوم: قوم میں اختلاف ڈلوانا۔اللُّسَعَة و اللَّسّاع: باتوں سے دکھ پہنچانے والا۔اللَّسِیع جمع لَسعَی و لُسَعاء: ڈسا ہوا۔

۲۔لَسَعَ ۔لَسْعاً فی الارض: زمین میں سفر کرنا۔

۳۔لُسِّعَ الرجُلُ: خانہ نشین ہونا۔المُلَسَّعَة: خانہ نشین۔المُلَسِّعَة: مقیم گروہ۔

۴۔اللُّسُوع: بہت سے شگاف۔المِلسَع: ماہر رہبر۔

○ لَسَعَ ۔لَسْعاه: کو ڈنک مارنا۔ہ: کو جلانا۔ہ: کو باتوں سے ٹھیس پہنچانا۔لَسْعَة: ڈنک۔طنز بھرے لفظ۔لاسِع: ڈنک مارنے والا، جلانے والا، طنز بھرا، درشت خو، تنگ مزاج، تیز، چبھتا ہوا۔

لسق: لَسِقَ ۔لُسوقاً و اَلسَقَ و التَسَقَ: چمٹنا، چپکنا۔کہا جاتا ہے ھو لِسقی و لَسِیقی: وہ میرا قریبی دوست ہے۔اللَّسوق (طب): ایک دوا الزوق جیسی (دیکھو الزوق)۔المُلسَق: مُتبَنّی، منہ بولا بیٹا۔

لسم: لَسَمَ ۔لَسماً: چکھنا۔کہا جاتا ہے ما لَسَم لَساماً: اس نے کوئی چیز نہیں چکھی۔لَسِمَ ۔لَسَماً: حیا کی وجہ سے چپ رہنا، بول نہ سکنا۔ہ: کے ساتھ ہونا۔اَلسَمَهُ الطریقَ: کو راستہ پر رکھنا۔ہ کلاماً: کو کلام کھانا، کو کلام کی تلقین کرنا۔و استَلسَمَ الشیءَ: چیز طلب کرنا، ڈھونڈنا۔

لسن: لَسَنَ ۔لَسْناً فلاناً: سے بہتر بیان والا ہونا، کو برائی سے یاد کرنا، گفتگو میں غالب آنا۔تْهُ العقربُ: کو بچھو کا ڈسنا۔ولَسَّنَ الشیءَ: چیز کو زبان کی طرح نوک دار بنانا۔لَسِنَ ۔لَسَناً فلانٌ: بہت فصیح و بلیغ ہونا، خوش بیان ہونا۔لاسَنَ مُلاسَنَةً الرجُلَ: پر جھگڑے اور بولنے میں غلبہ پانا۔اَلسَنَ فلاناً قولاً او رسالةً: کو بات یا چٹھی پہنچانا۔کہا جاتا ہے: اَلسِنّی فلانا و اَلسِنُ لی فلاناً کذا و کذا: فلاں کو میری یہ باتیں پہنچا دو۔تَلَسَّنَ علی فلان: پر جھوٹ بولنا، افتراء کرنا۔الجمرُ: چنگاری کا بھڑکنا۔اللِّسْن: زبان، لغت، کلام۔اللَّسَن: فصاحت۔اللَّسِن: زبان کی شکل والا، خوش بیان۔اللِّسان جمع اَلسِنَة و اَلسُن و لُسُنٌ و لِسانات: زبان مذکر و مؤنث۔زیادہ تر مذکر۔(کہا جاتا ہے: فلانٌ ذولِسانَین: فلاں شخص منافق، دغاباز اور فریبی ہے۔اَلسِنَةُ الناس علیه حَسَنَةٌ: یعنی لوگ اس کی بہت تعریف کرتے ہیں) لغت، خط، چٹھی......عند الجغرافیین: سمندر میں گئی ہوئی ہموار زمین کا سرا۔اسے الف بھی کہا جاتا ہے لسانُ العرب: عربوں کی زبان (لغت)۔لِسانُ القوم: قوم کا نمائندہ یا ترجمان۔لسانُ الحال: زبان حال یا ظاہری حالت سے جو کیفیت معلوم ہو۔لِسانُ الصِدق: اچھی شہرت، اچھا چرچا۔لِسانُ المیزان: ترازو کا وہ حصہ جو تولتے وقت ہاتھ میں رہتا ہے۔لِسانُ النار: آگ کا شعلہ۔لِسانُ الحَمَل (ن): ایک قسم کا پودا۔لِسانُ الکلب (ن): ایک قسم کا پودا۔لسان السبع (ن): ایک قسم کا پودا۔لِسانُ الشُّعَل: ایک قسم کا پودا۔لسان العصافیر: دردار درخت کا پھل۔الحروف اللسانیة: ر، ز، س، ش، ص، ض۔اللُّسَین: گھاس کی چوٹی سے نکلنے والی پتلی سی افزائش، مخلوط خاندان کے کرن پھول کا تاج گل۔المُلسِن (فا): فصیح، بہت بولنے والا۔المِلسَن: وہ پتھر جو دروازے کے اوپر شکار کے لئے لٹکاتے ہیں۔اور اس کے نیچے گوشت کا ٹکڑا رکھ دیتے ہیں۔جب کوئی درندہ اسے اٹھانے لگتا ہے تو پتھر گر کر دروازہ بند کر دیتا ہے۔

المُلَسِّن (فا): فکر و حیرانی سے۔زبان کاٹنے والا۔

المُلَسَّن (مفع): زبان کی طرح نوک دار بنایا ہوا۔نَعلٌ مُلَسَّنَةٌ: زبان کی شکل کی سینڈل۔المَلسُون: جھوٹا، شیریں کلام۔

○ لَسِنَ ۔لَسَناً: جادو بیان ہونا، شیریں کلام ہونا۔لَسَّنَ ہ: کو تیز کرنا، مخروطی شکل کا بنانا، کو نوکدار بنانا۔لِسان (مذکر مونث) جمع اَلسِنَة و اَلسُن: زبان،

خواں پوش، کتاب کا گرد پوش، لپیٹنے کے کپڑے، قربان گاہ کا غلاف، جام اور سینی پوش، زخم پر باندھنے کی پٹی، فیتہ، تسمہ، ڈوری (باندھنے کی)، پنڈلیوں پر لپیٹنے کی پٹی، سگریٹ، لفافة من التبغ: سگریٹ۔ جمع لفائف: کسی چیز کی وضع قطع (مجازاً)۔ لفیف: جمع مثد، اکٹھے ہونے والے، پر ہجوم، ٹھٹ لگانے والا، بھیڑ ہجوم، ازدحام، کثرت، افراط، جماعت، فوج، گروہ، جمعیت، اکثریت، جم غفیر (من لوگوں کا) ملے جلا مجمع لفیفُ الناس: بھیڑ، ازدحام، جم غفیر، بے ترتیب مجمع، رذیلوں کی ٹولی، نیچ ذات کے لوگ، گنوار تیل تنولی، عوام، عوام الناس۔ اللفیف الاجنبی: غیر ملکیوں کی بہت بڑی تعداد۔ لفیفة: بنڈل، پیکج، پیکٹ، پیک، سگرٹ۔ اَلَفّ م لَفّاء: مضبوط، قوی، فربہ، جسیم۔ مِلَفّ جمع مِلَفّات: ریل (reel)، پھرکی، چرخی، برقی تار کا گچھا، فائل، مسل، لفافہ، کتاب وغیرہ کا گرد پوش، کمبل، لپیٹنے کا کاغذ۔ مِلَفُّ التاثیر: Induction coil۔ ملف ابتدائی: پرائمری کوئل، ملف خانق: چوکنگ کوائل choking coil۔ چوک choke۔ مِلفاف: لپیٹنے والا، ڈھکنے والا، پوش، پوشش کور (cover)۔ تلفیف: لپیٹنا، کوئل (coil)، پتوں کا گچھا جو ایک ہی جگہ تنے سے پھوٹے، کمانی، کسی چکردار چیز کا پیچ، لپیٹ، پیچ۔ فی تلافیف سویدائها: اس (عورت کے) دل کی گہرائی میں، فی تلافیف الظلام: تاریکی میں۔ بین تلافیفه: اس میں، اس کے اندر، اس میں ارد گرد۔ التفاف: موڑ، کنی کترانا، (شہر وغیرہ کا) چکر کاٹ کر جانا (دشمن فوج کے پہلوؤں تک پھیل جانا، میمنہ یا میسرہ کی طرف حرکت، محاصرہ، گھیرا۔

لفا: لفا ـ لفا و لفا العودَ: لکڑی چھیلنا۔ ـ اللحم عن العظم: ہڈی پر سے گوشت اتارنا۔ ـ ـ ہُ: کی غیبت کرنا۔ ـ ہُ حقه: کو حق سے کم دینا، کا حق گھٹانا، کو اس کا پورا پورا حق دینا (ضد)۔ ......تِ الریحُ السحابَ عن وجه الارض: ہوا کا بادلوں کو پراگندہ کرنا۔ اِلتفا العودَ: لکڑی کو چھیلنا۔ اللفاء: مٹی تھوڑی چیز، حق سے کم۔ اللفِیئة جمع لفیا و لفیء: بغیر ہڈی کے گوشت کا ٹکڑا۔

۲۔ لفا ـ لفا و لفاءُ بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا۔ ـ فلانا عن مراده: کو اس کی مراد سے ہٹانا۔

۳۔ لفِیَ ـ لفاً الشیءُ: چیز کا باقی رہنا۔ الفا اِلفاءً الشیءَ: چیز کو باقی رکھنا۔

لفت: ۱۔ لفتَ ـ لفتا الشیءَ: کو دائیں بائیں موڑنا۔ ......فلاناً عن رأیه: کو اس کی رائے سے دور کرنا۔ ......اللحاءَ عن الشجر: درخت سے چھال اُتارنا۔ ـــ رداءَ ہ عن عُنقه: چادر کو گردن پر موڑنا۔ ......الریش علی السهم: تیر پر پر غیر مناسب جگہ لگانا۔ ـــ الراعی الماشیةَ: چرواہے کا مویشی کو بے پرواہی سے مارنا۔ ـ الکلام: لاپرواہی سے گفتگو کرنا۔ کہا جاتا ہے: لفتهٗ بکذا: اس نے اس کو کوئی چیز دی۔ لفتَ الشیءَ: کو موڑنا۔ تلفّتَ الیه: کی طرف رخ پھیرنا۔ التفت الیه: کی طرف چہرہ پھیرنا ـــ بوجهه یمنةً و یسرةً: چہرے کو دائیں یا بائیں جھکانا۔ لا تلتفتْ لِفتَ فلان: کی طرف نہ دیکھ۔ اللِفت: بے وقوف عورت۔ (ح) گائے۔ کسی چیز کا نصف یا پہلو۔ لِفتهٗ معه: اس کا رجحان اس کے ساتھ ہے۔ اللفت فی التیس: مینڈھے کی سینگ کی خمیدگی۔ ......فی الانسان: کھبچو پن۔ اللفتة: ہمیشہ مویشیوں کو مارتے رہنے والا گڈریا۔ اللفات: سخت خو بے وقوف۔ الالفت م لفتاء جمع لُفتٌ: بائیں ہاتھ سے کام کرنے والا، بے وقوف، مینڈھا جس کا ایک سینگ پیچ دار ہو، مضبوط ہاتھ والا، بھینگا۔ اللفوت: سخت خو، سخت مزاج، چغل خور عورت، وہ عورت جس کی نظر ایک جگہ نہ رکے، دودھ دوہتے وقت بے چین ہونے والی اونٹنی۔ اللفِیتة: ایک قسم کا گاڑھا حلوا۔ المُتلفِتة: کندھے کی ہڈی کا بالائی حصہ۔

۲۔ اللِفت (ن): شلغم۔

لفتَ ـ لفتاً و الفتَ ہ الی: کو کی طرف موڑنا، جھکانا، مائل کرنا، کا رخ کی طرف کرنا، کو پر مرکوز کرنا۔ ـ ہ عن: کو سے موڑنا، پھیرنا، دور کرنا، ہٹانا۔ لفت نظرہ الی و الفتَ نظرہ الی: اپنی نگاہ کی طرف موڑنا، اپنی توجہ کی طرف کرنا، اپنی نگاہ کی طرف کرنا، کی توجہ کی طرف مبذول کرنا۔ لفتُ النظر: توجہ کھینچنا، پر اثر، موثر، دلنشیں، پرشکوہ، شاندار، مرعوب کن یا رعب دار ہونا۔ الفتَ النظر بمعنی لفتَ النظرَ۔ لفتَ الناسَ: لوگوں کو متوجہ کرنا، گرویدہ کرنا، کشش کرنا، کھینچنا، راغب کرنا یا ان کا دل موہ لینا اور ان میں دلچسپی پیدا کرنا۔ تلفّتَ الی: کی طرف مڑنا، کی طرف اپنا منہ کرنا۔ تلفّتَ حوله: اپنے ارد گرد دیکھنا، چاروں طرف دیکھنا۔ تلفّتَ یمنةً و یسرةً: اس نے دائیں بائیں دیکھا۔ اِلتفتَ الی: کی طرف مڑنا، اپنا چہرہ کی طرف کرنا، کی طرف متوجہ ہونا، کی طرف التفات کرنا، دھیان کرنا، توجہ کرنا، کو دیکھنا، کو خاطر میں لانا، کو اہمیت دینا، کا خیال رکھنا، کی بہبودی یا برتری کے لئے کوشاں ہونا۔ التفت حوله: چاروں طرف دیکھنا، ادھر ادھر دیکھنا۔ اِستلفتَ ہ: نگاہوں، توجہ کو کھینچنا۔ ......ہ مــن: کی دلچسپی/توجہ بیدار کرنا۔ اِستلفتَ نظرہ یا انظارہ: کی توجہ کھینچنا، سے نظریں چار ہونا۔ بدون الالتفات: بے توجہی سے۔ بدون الالتفات الی: کا لحاظ نہ کرنے والا، کا پاس کئے بغیر۔ عدم الالتفات: بے توجہی، تغافل، لاپروائی، بے رخی، بے اعتنائی۔ نظر الیه بعین الالتفات: پر ہمدردانہ غور کرنا۔ لافِتة: سائن بورڈ۔ مُلفِتُ النظر: توجہ کھینچنے والا، جاذب توجہ، ظاہر، عیاں، صریح، واضح۔ مُلتفِت: احترام کرنے والا، متوجہ، ہوشیار، محتاط، بامروت، بالحاظ، دوسروں کا خیال رکھنے والا۔ ......الی: کی طرف دیکھنے والا۔

لفج: الفجَ: کا مال جاتا رہنا، مفلس ہو جانا، دیوالیہ ہو جانا، غم وغیرہ کی وجہ سے زمین سے چمٹنا ـــ فلاناً: کو محتاج بنانا، مجبور کرنا۔ اللفج: ذلت۔ المُلفَج: مفلس، لاغری سے زمین سے چمٹنے والا۔ المُستلفَج: مفلس، لاغری کی وجہ سے، زمین سے چمٹنے والا، دیوالیہ، ڈر کے مارے بے دل ہو جانے والا۔

لفح: لفحَ ـ لفحًا فلاناً بالسیف: کو تلوار سے مارنا۔ ......لفحًا و لفحانًا تِ النارُ او السموم بحرّها فلاناً: آگ یا بادِ سموم کا کسی کے چہرے کو جھلس دینا۔ نار لافِحٌ و لفوحٌ: جھلسانے، جلانے والی آگ۔ کہا جاتا ہے: أصابه من الحر لفحٌ و من البرد نفحٌ۔ اللفح: گرم ہوا کا جھونکا۔ النفح: ٹھنڈی ہوا کا جھونکا۔ اللفاح واحد لفاحة (ن): ایک قسم کا پودا۔

لفح ـ لفحًا و لفحانًا ہ/ ہ: کو جلانا، جھلسنا، داغنا۔ ـــ ہ: کو ہلکے سے مارنا، چھونا یا صاف کرنا یا جھاڑنا (سانس کا)۔ لفحة جمع لفحات: آگ، حرارت (خصوصاً بخار کی)۔ لفوح و لافح جمع لوافح: جلانے والا، جھلسنے والا، داغنے والا۔ لُفّاح: ایک زہریلا پودا۔

لفخ: لفخ ـ لفخًا ہ فی او علی رأسه: کو سر میں یا سر پر ضرب لگانا۔ اللفخ (مص): پورے سر یا سارے سر پر مارنا۔

لفظ: لفظَ ـ و لفِظَ ـ لفظًا الشیءَ و بالشیء من فمه: کو منہ سے پھینکنا۔ صفت مفعولی لفیظ و ملفوظ: منہ سے پھینکی ہوئی (چیز) ـــ بالکلام: بات بولنا۔ ـــ فلانٌ نفسهٗ او عصبتهٗ: مرنا۔(

عـصبُـهُ: کا تھوک یا لعاب دہن جو منہ میں خشک ہو جائے )۔ البحرُ دابّةً: سمندر کا جانور کو کنارے پر پھینک دینا۔ کہا جاتا ہے لَفَظَتْ إلينا البلادُ أهلَها: ملک نے اپنے باشندوں کو ہماری طرف نکال دیا۔ جاءَ و قد لفظ لجامَهُ: وہ پیاس اور تھکن سے چور ہو کر آیا۔ تَلَفَّظَ بالكلام: بولنا، بات منہ سے نکالنا۔ اللافِظَة: لافِظ کا مؤنث، سمندر، چکی، دنیا۔ لافِظَة: (علم اور مؤنث ہونے کی وجہ سے غیر منصرف): سمندر۔ اللَّفْظ (مص) جمع ألفاظ: لفظ، کلام۔ اللَّفْظَة جمع لَفَظات: لفظ کا اسم مرۃ۔ کلمہ جو منہ سے بولا جائے، اس لئے باپ بیٹے اور روح القدس کی دوسری ذات کے متعلق لفظة اللّٰه نہیں کہا جاتا بلکہ كلمة اللّٰه کہا جاتا ہے۔ اللَّفْظِيّ: لفظ سے متعلق، لفظی۔ اللِّفاظ: سبزی۔ اللُّفاظ: پھینکا ہوا، منہ سے نکالی ہوئی بات — و — جمع لفاظ و اللُّفاظة: لُفاظات: منہ سے پھینکی ہوئی چیز، دستر خوان سے جھاڑی ہوئی چیز، کسی چیز کا تھوڑا سا بقیہ۔ اللَّفِيظ: پھینکی ہوئی چیز۔

۞ لفظ ۔لَفْظًا ہ/ب: کو نکالنا، چھوڑنا۔ ہ/ب: کو تھوکنا، نکالنا۔ — ہ من: کو سے باہر پھینکنا۔ لَفَظ: بولنا، اعلان کرنا، ٹھہر ٹھہر کر بولنا، صاف تلفظ سے بولنا۔ — ہ/ب: کا تلفظ کرنا، کہنا، بولنا، کا اظہار کرنا۔ لفظ النفسَ الاخيرَ: مرنا، آخری سانس لینا، حالت نزع میں ہونا۔ لفظ انفاسه: مرنا۔ لفظ۔ لفظَ النواة: کو مسترد کرنا، کو ایک طرف کر دینا۔ تَلَفَّظ ب: کا تلفظ کرنا، کا اعلان کرنا، کو وضاحت سے پیش کرنا۔ لَفْظ جمع ألفاظ: لفظ، صوتی مرکب، اظہار، اصطلاح، اظہار مفہوم کے لئے الفاظ کا استعمال، انتخاب الفاظ، تشکیل، صاف تلفظ، تلفظ، ادائیگی، اعلان۔ لفظًا: لفظ بہ لفظ، لفظی۔ لفظًا و معنًى: الفاظ اور حقیقی مقصد دونوں میں۔ أخطأ اللفظَ: غلط تلفظ کرنا، تلفظ میں غلطی کرنا۔ لَفْظَة جمع لَفَظات: لفظ، کہی ہوئی بات، کہنا۔ لَفِيظ: نکالا ہوا، چھوڑا ہوا، ظاہر کیا ہوا، تلفظ کیا ہوا، زبان سے نکالا ہوا۔ مَلْفوظ: بمعنی لفيظ۔

لفع: ا۔ لَفَعَ ۔لَفْعًا تهُ النارُ: تک آگ کا شعلہ پہنچنا۔ — الشيبُ رأسَهُ: بالوں کی سفیدی کا پورے سر کو ڈھانپ لینا۔ لَفَّعَ: بمعنی لفع۔ — الغلام: جوان کو بغل گیر کرنا۔ کہا جاتا ہے لَفَّعَ رأسَهُ: اس نے اس کے سر کو ڈھانپ لیا۔ تلفع: سفید سر ہونا۔ ...تِ النارُ: آگ کا بھڑکنا۔ — تِ الحربُ بالشر: جنگ کا سب کو گھیر لینا۔ — القومُ على جيش العدو: دشمن کی فوج کو گھیر لینا اور سب کو موت کے گھاٹ اتار دینا۔ — الرجُلُ بالثوب و الشجرُ بالورق: آدمی کا کپڑے سے اور درختوں کا پتوں سے ڈھکنا۔ اِلْتَفَعَ الرجُلُ بالثوب و الشجرُ بالورق: آدمی کا کپڑے سے اور درختوں کا پتوں سے ڈھکنا — ت الارضُ: زمین کا سبزہ سے ڈھک جانا۔ اُلْتُفِعَ لونُهُ: کا رنگ بدل جانا۔ اللِّفاع: چادر یا کمبل، اونٹنی کے اگلے تھن۔ اللِّفاعة و اللَّفِيعة: کرتے کا پیوند۔ التَّلْفِيعَة: مفلر یا شال جو سردی میں گردن کے گرد لپیٹی جاتی ہے۔ المِلْفعة: چادر، کمبل وغیرہ، مفلر۔ ۲۔ لَفَّعَ فلانٌ: بہت کھا جانا۔ تَلَفَّعَ المالَ: مویشیوں کو چرنے سے نفع پہنچانا۔

۞ لَفَّعَ ہ ب: کو سے ڈھکنا۔ تَلَفَّعَ و اِلْتَفَعَ ب: میں لپٹنا۔ مِلْفَع: سر کی شال، مفلر، گلوبند، گلوپوش رومال۔

لفق: ا۔ لَفَقَ ۔لَفْقًا الثوبَ: کپڑے کو دوہرا کر کے سینا۔ لَفَّقَ الحديثَ: کلام کو جھوٹ سے مزین کرنا۔ — الشقتين: دونوں سرے ملا کر سینا۔ کہا جاتا ہے: لَفَّقَ بين الثوبين: اس نے دو کپڑوں کو جوڑ جاڑ کر ٹھیک کر لیا۔ تَلَفَّقَ به: سے جا ملنا۔ — مابينهم: کے درمیان معاملات کو درست کرنا۔ تَلافَقَ القومُ: کے معاملات کا درست ہونا۔ اللِّفْق: چادر کا ایک پاٹ۔ هما لِفْقان: وہ دونوں ایک دوسرے سے جدا نہیں ہوتے۔ اللِّفاق: دو ساتھ جوڑے ہوئے کپڑے، ان دونوں کپڑوں میں سے ہر ایک لفاق کہلاتا ہے۔ ۲۔ لَفَقَ ۔لَفْقًا الامرَ: کو طلب کرنا اور نہ پانا۔ — الصقرُ: شکرے کا شکار پر چھوڑا جانا مگر شکار نہ کرنا۔ لَفَقَ الرجُلُ: مرد کا کوئی کام طلب کرنا اور نہ پانا۔ اللَّفّاق: مقصد میں ناکام۔

۞ لَفَّقَ ہ: کو گھڑنا، تراشنا، اختراع کرنا، کی تدبیر کرنا، پر غور کر کے انتظام کرنا، میں جعلسازی کرنا، کو جھوٹا بنانا۔ — ہ إلى: کو سے پیوند لگانا، کو سے جوڑنا۔ تلفيق: اختراع، ایجاد، جعلسازی، جھوٹ، بناوٹ، بناوٹی بات، جھوٹ موٹ کہنا۔ تَلْفِيقة: اختراع کی ہوئی کہانی، بے ضرر جھوٹ، گپ، من گھڑت قصہ۔ مُلَفَّق: اختراع کیا ہوا، گھڑا ہوا، جھوٹا بنایا ہوا، بناوٹی، مصنوعی، نقلی، جعلی، گھڑا ہوا، تراشا ہوا، غیر حقیقی، جتن کیا ہوا، ترکیب نکالا ہوا، پیوند کیا ہوا، جوڑا ہوا، جھوٹی باتوں سے مزین کیا ہوا۔

لفك: اللَّفِيك: بائیں ہاتھ سے کام کرنے والا — و الألفك: بیوقوف۔

لفم: لَفَمَ ۔لَفْمًا تِ المرأةُ: عورت کا ناک پر نقاب باندھنا۔ — المرأة فاها: عورت کا اپنے منہ پر نقاب ڈالنا۔ — ہ: کو مضبوط باندھنا۔ تَلَفَّمَتِ المرأةُ: عورت کا ناک پر نقاب باندھنا۔ — بعمامته: پگڑی سے ڈھاٹا باندھنا۔ اِلْتَفَمَتِ المرأةُ: عورت کا ناک پر نقاب باندھنا۔ اللِّفام: نقاب۔

لفو: ا۔ لَفَا يَلْفُو لَفْوًا اللحمَ عن العظم: گوشت کو ہڈی پر سے چھیلنا۔ — فلانًا حقَّهُ: کسی کے حق کو کم کرنا۔ اللَّفِيَّة جمع لَفَايا: گوشت کا ٹکڑا۔ اللَّفاء: مٹی، خسیس، حقیر۔ کہا جاتا ہے رضى فلان من الوفاء باللفاء: فلاں شخص اپنے بہت سارے حق میں سے تھوڑے پر راضی ہو گیا۔ ۲۔ أَلْفَى إلفاءً ہ: کو پانا۔ تَلافَى الامرَ: کا تدارک کرنا۔ التَلافِي: خون کا بدلہ لینا۔

۞ أَلْفَى ہ/ ہ: کو پانا۔ تَلافَى ہ: کو ٹھیک کرنا، سیدھا کرنا، کی تلافی کرنا، کا نقصان پورا کرنا، کی تصحیح کرنا۔ — ہ: (خطرہ) دور کرنا، کی تدبیر کرنا، کا چارہ کرنا، کا چارہ کار اختیار کرنا، اصلاح کرنا، (نقصان) کی تلافی کرنا۔

لق: ا۔ لَقَّ ۔لَقًّا عينَهُ: کی آنکھ پر ہاتھ سے مارنا۔ صفت فاعلی لاقّ جمع لقَقة۔ اللَّقَقَة: واحد لاق، لوگوں کی آنکھوں پر ہتھیلیوں سے مارنے والے۔ ۲۔ اللَّقّ: زمین کی دراڑ، شگاف، اونچی زمین، تنگ اور لمبی زمین، بہت باتونی۔ اللَّقَّقَة: تنگ دہانوں والے گڑھے، کہا جاتا ہے رجُلٌ لَقّاق بَقّاق: بہت باتونی مرد۔ ۳۔ لَقْلَقَ اللقلاقُ: سارس کا آواز نکالنا۔ — تِ الحيّةُ: سانپ کا اپنی زبان نکالنا۔ — الشيءَ: کو حرکت دینا۔ تَلَقْلَقَ الشيءُ: ہلنا۔ اللَّقْلَق جمع لَقالِق (ح): سارس، جس کی کنیت ابو خدیج ہے، زبان۔ اللَّقْلَقَة: سارس کی آواز، حرکت اور اضطراب والی آواز۔ کہا جاتا ہے في لسانه لَقْلَقَة: اس کی زبان میں لکنت یا ہکلا پن ہے۔ حروف اللقلقة: ب، ج، د، ط، ق۔ اللَّقلاق (ح): سارس، آواز، شور و غل۔ طَرْفٌ مُلَقْلَق: تیز نظر جو ایک جگہ نہ ٹھہرے۔

۞ لَقْلَق و لَقلاق جمع لَقالِق: سارس کی طرح کا ایک پرندہ۔ لقلق۔ لَقْلَقَ: چخ چخ کرنا، بک بک کرنا، ہرزہ سرائی کرنا، چوں چوں کرنا۔

لقب: لَقَّبَ فلانًا بكذا: کا کوئی لقب رکھنا۔ لاقَبَ ہ: کو برے لقب سے گالی دینا۔ تَلَقَّبَ بكذا: کوئی لقب پانا۔ تَلاقَبَ القومُ: ایک دوسرے کو برے القاب

سے گالی دینا۔ اللَقَب جمع اَلقاب: اصل نام کے علاوہ دوسرا نام جو اس کے معنی کے لحاظ سے مدح یا ذم معلوم ہوتا ہے۔

۞ لَقَّبَ ہ ب: کبھی کو کسی عرفی نام سے پکارنا، کا کوئی لقب رکھنا۔ تَلَقَّبَ ب: کا کوئی لقب ہونا۔ لَقَب جمع اَلقاب: لقب، عرفی نام، تعظیمی خطاب، خاندانی نام، آخری نام۔ لَقَبُ البُطولة: میر کھلاڑی کا خطاب۔ title of champion (insports)۔ مُلَقَّب ب: سے مُلقّب۔

لقح: ا۔ لَقَحَ ۔لَقْحًا النخلَ: نر کھجور کا شگوفہ مادہ کھجور میں ڈالنا۔ لَقِحَ ۔لَقْحًا و لَقَحًا و لَقَاحًا تِ الناقة و نحوُها: اونٹنی وغیرہ کا حاملہ ہونا۔ صفت لاقِح و لَقُوح۔ ۔۔۔ لَقِحَتِ المرأةُ او النخلةُ: عورت یا مادہ کھجور کے درخت کا حاملہ ہونا۔ ۔۔۔ ت الحرْبُ: لڑائی کا سکون کے بعد بھڑک اٹھنا۔ لَقَّحَ النخلةَ: مادہ کھجور کے درخت کو بار آور کرنا۔ ۔۔۔ ہُ (طب): کو ٹیکہ لگانا، کو ویکسین کا ٹیکہ لگانا۔ اَلْقَحَ النخلةَ: نر کھجور کا شگوفہ مادہ کھجور میں ڈالنا۔ ۔۔۔ الفحلُ الناقةَ: نر اونٹ کا اونٹنی کو حاملہ کرنا، گابھن کرنا۔ صفت مفعولی: مَلْقُوحة جمع مَلاقيح۔ ۔ تِ الريحُ الشجرَ او السحابَ: ہوا کا درختوں کو بار آور کرنا، بادل کو پھیلانا۔ ۔ بينهم شرًّا: کے درمیان فساد ڈالنا۔ تَلَقَّحَتِ الناقةُ: اونٹنی کا اپنے آپ کو حاملہ ظاہر کرنا لیکن درحقیقت حاملہ نہ ہونا۔ ۔۔۔ ت يداهُ: میں ہاتھوں سے اشارہ کرنا۔ کہا جاتا ہے: تَلَقَّحَ زيدٌ عليَّ: زید نے میری طرف ایسے گناہ کی نسبت کی جو میں نے نہیں کیا۔ اِلْتَقَحَتِ الانثى: مادہ کا بار آور ہونا، حاملہ ہونا۔ اِسْتَلْقَحَتِ النخلةُ: مادہ کھجور کے درخت کے بار آور ہونے کا وقت آنا۔ اللاقِح جمع لَوَاقِح: حاملہ ہونے والی اونٹنی۔ ريحٌ لاقِح: درختوں کو بار آور کرنے والی ہوا۔ اللَوَاقِح: حاملہ مادائیں۔ ۔۔۔ من الرياح: بارش لانے والی ہوائیں۔ اللَقْح (مص): حاملہ ہونا۔ اللَّقَاح (مص): نر کھجور کا شگوفہ جو مادہ کھجور میں ڈالا جائے، پھول کا زیرہ، زرگل، حمل، بار آوری، ثمر داری، ویکسین vaccine، نطفہ، مادہ منویہ، نر کا مادہ تولید۔ عِلمُ اللَقَاح: علم نباتات کی ایک قسم، جس نے بہت ترقی کی ہے، اس کے ذریعے ہم جان سکتے ہیں کہ کس قسم کے پھولوں سے شہد نکالا جاسکتا ہے۔ اللِقاح: لَقُوح کی جمع۔ نر گھوڑے اور نر اونٹ کا مادہ تولید۔ اللِقْحة جمع لِقَح و لِقَاح: دودھ پلانے والی دایہ۔ ۔۔۔ و اللَقْحة جمع لِقَح و لِقَاح: بہت دودھ دینے والی اونٹنی۔ اللَقُوح جمع لُقُح: حاملہ اونٹنی۔ ۔ جمع لِقَاح و لَقَائِح: بہت دودھ دینے والی اونٹنی۔ المَلاقِح واحد مُلْقِح: حاملہ کرنے والے۔...... واحد مُلْقَحة: حاملہ مادائیں۔ المَلاقِيح: نر اونٹوں اور نر گھوڑوں میں گابھن کرنے کا مادہ۔ واحد مَلْقُوحة: مائیں، پیٹ کے بچے (جنین)۔ المُلَقَّح (مفع): آزمودہ۔

۲۔ لَقَحَ ۔لَقْحًا ہُ على الارض: کو زمین پر پچھاڑنا (عوام کی زبان میں)

۳۔ اللِقْحة جمع لِقَح و لِقَاح (ح): عقاب (ح) کوا۔ ۔ جمع لِقَاح: نَفَس، اللَوَاقِح: کوڑے۔

۞ لَقَحَ ۔لَقْحًا و لَقَّحَ ہ: کو حاملہ کرنا، کو ثمر دار کرنا، بار آور کرنا، کو زرخیز کرنا، پر زیرۂ گل چھڑکنا۔ ۔۔۔ ہ (درخت) کو قلم لگانا، پیوند لگانا، درخت کا کلیاں نکالنا، درخت کا پھوٹنا۔ ۔ ہ: کو ٹیکہ لگانا، کو ویکسین کا ٹیکہ لگانا، چیچک کا ٹیکہ لگانا۔ تَلاقَحَ: زیرہ گل سے دو درختوں کا باہم زرخیز ہونا۔ لَقْح: حاملہ کرنا، ثمر دار کرنا، بار آور کرنا، زرخیز کرنا۔ لَقَاح: بیج، نطفہ، مادہ منویہ، نر کا مادہ تولید، پھول کا ریزہ، زرگل، اُڑ کر لگنے والا عامل، متعدی عامل، کسی مستعدی مرض کا زہر، (virus)، زہریلا مادہ، ویکسین (vaccine)۔ لَقاحُ الجُدَري: چیچک کے ٹیکے کی دوا۔ لَقَاحُ الوقاية: سیرم (serum)۔ تَلْقِيح الجُدري: چیچک وغیرہ کا ٹیکہ۔ دقيق اللواقح: پھول کا ریزہ زرگل، زیرہ گل۔ مُلَقَّح: ٹیکہ لگا ہوا، چیچک کا ٹیکہ لگا ہوا، ویکسین کا ٹیکہ لگا ہوا۔

لقز: لَقَزَ ۔لَقْزًا ہُ: کو مکا مارنا۔

لقس: ا۔ لَقَسَ ۔لَقْسًا ہُ: کو عیب لگانا۔ صفت لاقِس۔ لاقَسَ لِقاسًا و مُلاقَسَةً القومُ: ایک دوسرے کو برے القاب دینا۔ تَلاقَسَ القومُ: ایک دوسرے کو گالی دینا، باہم گالم گلوچ کرنا۔ اللَقْس و اللاقِس: خارش، کھجلی۔ اللَقِس: لوگوں سے تمسخر کرنے والا، کو برے القاب دینے والا۔

۲۔ لَقِسَ ۔لَقَسًا تْ نفسُهُ من الشيء: سے جی متلانا صفت لَقِسَة۔ ۔۔۔ ت نفسُ فلانٍ إلى الشيء: کی طرف راغب ہونا، مائل ہونا۔ تَلَقَّسَتْ نفسُهُ من الشيء: سے تنگ ہونا۔ اللَقِيس: بدخلق، ہر چیز کا حریص، کسی بات پر نہ جمنے والا۔

۳۔ لَقِسَ ۔لَقَسًا بامرٍ: کو سمجھ لینا، کا ادراک کر لینا، سے آگاہ ہو جانا۔ صفت لَقِس۔

۴۔ اللَّقِيس: دیر سے آنے والا، دیر کرنے والا، عوام اس سے فعل بنا کر کہتے ہیں۔ تَلَقَّسَ یعنی اس نے دیر کی۔ (سریانی)۔ المُلاقِس: صبر کرنے والا۔

۞ لَقِسُ النفس: پریشان، تنگ مزاج، چڑچڑا۔

لقص: ا۔ لَقَصَ ۔لَقْصًا الشيءُ جلدَهُ: چیز کا جلد کو گرمی سے جلانا۔

۲۔ لَقِصَ ۔لَقَصًا الشيءُ: چیز کا تنگ ہونا۔ ۔۔۔ ت نفسُهُ: جی متلانا۔ اللَقِص: تنگ۔

۳۔ اِلْتَقَصَ الشيءَ: کو لینا، پکڑنا۔

۴۔ اللَقِص: شرارت میں جلدی کرنے والا، باتونی۔

لقط: ا۔ لَقَطَ ۔لَقْطًا الشيءَ: کو زمین سے اٹھا لینا۔ ۔۔۔ العلمَ من الكتب: علم مختلف کتابوں سے حاصل کرنا۔ ۔۔۔ الطائرُ الحبَّ: پرندہ کا چونچ سے دانہ چگنا۔ صفت۔ لاقِط و لَقَّاط۔ تَلَقَّطَ الشيءَ: چیز کو ادھر اُدھر سے اکٹھا کرنا۔ اِلْتَقَطَ الشيءَ: کو اتفاقیہ معلوم کرنا، کو زمین سے اٹھا لینا، کو ادھر سے جمع کرنا۔ ۔۔۔ اللِقَاط: گری ہوئی چیزوں کو اکٹھا کرنا۔ اللاقِط (فا): گرے ہوئے خوشے چننے والا۔ اللاقِطة: لاقط کا مؤنث۔ ضرب المثل۔ لكلِّ ساقِطةٍ لاقِطةٌ: یعنی ہر بات جو زبان سے نکلے اس کو سننے والا ہے۔ جو اسے پھیلا دیتا ہے، یہ گویا نصیحت ہے کہ بات احتیاط سے کی جائے، پیچ و ناکارہ مرد یا عورت۔ لاقِطة الحصَى: پرندہ کا پوٹا۔ اللَقَط واحد لَقَطَة: اٹھائی ہوئی چیز، خوشے یا کھجور جو چھانٹے گئے ہوں۔ لَقَطُ المعدن: کان کی کچی دھات کے ٹکڑے۔ کہا جاتا ہے: في المكان لَقَطٌ لماشية: اس جگہ جانوروں کیلئے تھوڑا سا چارہ ہے۔ اللُقْطَة و اللُقَطَة: زمین پر گری پڑی چیز جس کے مالک کا پتہ نہ ہو اور آپ اسے اٹھالیں۔ اللَقَطَة جمع لَقَط (ن): ایک سبزی جو جانوروں کی مرغوب غذا ہے۔ اللُقاط و اللَقاط: فصل کاٹنے والے سے گرے ہوئے خوشے جو بعد میں چنے جاتے ہیں، زمین پر پڑی ہوئی پائی جانے والی چیز۔ اللِقَاط: لُقاط کی جمع اور اس کا اکٹھا کرنا۔ اللُقاطَة جمع اَلْقاط: بمعنی لُقاط: گری ہوئی بے قیمت چیز۔ اللَقَّاط و اللَقَّاطَة: بہت اٹھانے والا۔ اللَقِيط: اٹھایا ہوا، یافتہ بچہ۔ اللَقِيطَة جمع لَقَائِط: لقیط کا مؤنث، گرا ہوا رذیل مرد یا عورت۔ کہا جاتا ہے: رجُلٌ لُقَيْطَى خُلَيْطَى: چغلخوری کیلئے ادھر ادھر سے خبریں بٹورنے والا۔ الأَلْقاط: آوارہ اوباش لوگ، تھوڑے متفرق لوگ۔ المَلْقَط: مطلب، دھات۔ المِلْقاة جمع ملاقِط: چمٹا، دست پناہ۔ المِلْقاط جمع ملاقيط: قلم نقش کرنے کا آلہ۔ (ح): بکری۔ المَلْقُوط (مفع) جمع

ملاقیط: نومولود جسے پھینک دیا گیا ہو اور اٹھا لیا گیا ہو۔ عند العامة: مجرم جسے گرفتار کرلیا گیا ہو۔

٢ لقطَ ـ لقطًا الثوبَ: کپڑے کو پیوند لگانا لاقطَ لقاطًا و ملاقطةً الفرسُ: گھوڑے کا چاروں ٹانگوں سے روانہ ہونا ہ: کے مقابل ہونا اللقاط (مص): کہاجاتا ہے دارُه بلقاطِ داری: اس کا گھر میرے گھر کے مقابل ہے لقیتُه لقاطًا: میں اس سے منہ در منہ ملا۔ (نصب حال کی وجہ سے ہے)۔

٣ الملاقِط: آزاد کردہ غلام، آواز دیتے ہوئے کہاجاتا ہے یا مَلقطان: یعنی اے بےوقوف۔ مؤنث مَلْقَطانة۔

ن لقطَ ـ لقطًا و لقّطَ ہ: کو اکٹھا کرنا، جمع کرنا، کو زمین میں پانا، کو زمین پر سے لگانا، (بالیں) جمع کرنا، کو ایک ایک کرکے چننا، تھوڑا تھوڑا کرکے جمع کرنا، تھوڑا تھوڑا منتخب کرنا تلقّط ہ: کو اکٹھا کرنا جمع کرنا، ایک ایک کرکے چننا، تھوڑا تھوڑا کرکے جمع کرنا، تھوڑا تھوڑا منتخب کرنا، اٹھانا، پانا، اٹھا کر کھڑا کرنا، کہیں سے سنی گئی پالینا، کو لیجانا التقط بمعنی لقط نیز التقط ہ: (ریڈیو لہریں یا ریڈیو پیغامات) وصول کرنا ہ: (تصویر۔ فوٹو) اُتارنا، کھینچنا التقط صورةً: تصویر بنانا لَقَط: جو چیز اٹھائی یا جمع کی جائے، پس خوردہ، بچا کھچا، چنی ہوئی، لی ہوئی، منتخبہ لُقْطة بمعنی لَقَط نیز: پائی ہوئی کوئی چیز، دریافت (خوش نصیب دریافت) سودا لُقاط و لُقاطة بمعنی لَقَط: نیز دانوں کے بچے کچھے خوشے، منتخبہ، پس خوردہ، چنی ہوئی، لی ہوئی، آخور، فضلہ، چھچھڑے اوجھڑی وغیرہ لقیط: اٹھایا ہوا، پایا ہوا، گرا پڑا بچہ۔ لقیطہ: گری پڑی بچی مِلقط جمع ملاقط: چمٹا، دست پناہ، چمٹی، سنسی، موچنا، چھوٹی سنسی، پلاس۔ ملقط الجنین: جراحی چمٹی مِلقطُ النار: کوئلے پکڑنے کا چمٹا، جهاز الالتقاط: ریسیور (ریڈیو، ٹیلیویژن سیٹ) لاقِطُ الصوت: فونوگراف، گراموفون لاقطةُ الألغام: سرنگیں ہٹانے یا صاف کرنے والا جہاز (mine weeper)۔

لقع: القعَ ـ لقعًا الشیءَ: کو پھینکنا فلانا بعینه: کو نظر بد لگانا۔ ـ ہُ بالكلام: پر باتوں میں غالب ہونا۔ ـ تُه الحية: سانپ کا کسی کو ڈسنا۔ ـ فلانًا: پر عیب لگانا۔ ـ فلانٌ: عیب دار ہونا ـ لقعانًا: تیزی سے گزرنا لاقعَ فلانًا بالكلام: پر گفتگو میں غالب ہونا تلقّع بالكلام: فضول گوئی کرنا اللُقّاع و اللَقّاع واحد لُقّاعة و لَقّاعة (ح): کاٹنے والی سبز رنگ کی مکھی المِلقعة و اللُقاع و اللُقّاعة و التِلقاع و التِلِقّاعة: بڑا عیب جو، لوگوں کو برے القاب دینے والا۔ بہت باتیں کرنے والا، بےوقوف۔ کہاجاتا ہے: امرأةٌ مِلقاعٌ و مِلقعةٌ: بیہودہ گو یا فحش گو عورت۔

٢ التقعَ لونُه: کا رنگ متغیر ہوجانا۔

ن لقعَ ـ لقعًا ہ: کو پھینک دینا، کو بےکار سمجھ کر پھینک دینا، کو ترک کردینا۔

لقف: اللقفَ ـ لقفًا و لقفانًا الشیءَ: چیز کو جلدی سے پکڑ لینا، کو اچک لینا لقّفَ ہُ الشیءَ: چیز کو کسی کی طرف پھینکنا کہ وہ اسے اچک لے۔ ـ ہُ الطعامَ: کو کھانا نگلوانا ـ الطعامَ: کھانا نگلنا تلقّف الشیءَ: چیز کو جلدی سے پکڑ لینا ـ الطعامَ: کھانا نگلنا۔ کہاجاتا ہے تلقّف من فیه کذا: کو محفوظ کر لینا اللقف: جلدی سے پکڑ لینا التقاف و تلقف: کی طرح اچک لینا اللقْف و اللَقِف و اللقیف من الرجال: پھرتیلا، ماہر، دانا۔ کہاجاتا ہے رَجُلٌ ثَقْفٌ لَقْفٌ و ثَقِفٌ لَقِفٌ و ثقیفٌ لقیفٌ: تیز فہم چابک دست، ماہر، سبک دست، ذہین، زیرک (مرد) اللقافة: مہارت، سبک دستی، تیزفہمی، ذہانت۔

٢ لقِفَ ـ لقفًا الحوضُ: حوض کا اندر سے گر کر وسیع ہونا۔ صفت لقف ـ الحائطُ: دیوار کا گر جانا۔ لقّف الفرسُ: گھوڑے کا اگلی دونوں ٹانگوں سے سرپٹ دوڑنا تلقّف الحائطُ والحوضُ: دیوار یا حوض کا گر جانا اللقف (مص) جمع الْقاف: کنویں کا کنارہ، حوض بعیرٌ مُتلقِّفٌ: تیز رفتار اونٹ۔

س لقِفَ ـ لقْفًا و لقفانًا ہ: کو جلدی سے پکڑ لینا، لپک کر لینا، اچک لینا، جھپٹ لینا ـ ہ عن: کو سے چھین لینا، جھپٹ لینا، کو سے سنبھالنا تلقّف والتقف بمعنی لقف نیز تلقّف والتقف ہ: بے فائدہ اٹھانا، کو زبردستی لے لینا، پر بالجبر قبضہ کرنا۔

لقم: القمَ ـ لقمًا الطعامَ: کھانا جلدی سے کھانا۔ ـ الطریقَ وغیرہ: راستے وغیرہ کا دہانہ بند کرنا لقّمَ الخبزَ: روٹی کے لقمے بنانا ـ و الْقمَ ہُ الطعامَ: سے کھانے کے لقمے بنوانا۔ کہاجاتا ہے القمه الحجرَ: اس نے اس کو جھگڑے میں خاموش کردیا۔ تلقّم الشیءَ: کو جلدی جلدی کھانا التقم الطعامَ: کھانے کو نگلنا یا بڑے بڑے نوالے کھانا۔ کہاجاتا ہے التقم اُذنَه: اس نے اس کے کان میں کہا۔ اس نے اس سے سرگوشی کی اللقم و اللقم: راستے کا بڑا حصہ یا اس کا وسط یا کھلا راستہ اللقمة: لقمہ لقمہ کھانا اللُقْمة جمع لُقَم: لقمہ الملقم: لقمہ التلقام و التِلقامة و التِلِقّام و التِلِقّامة: بڑے بڑے لقمے نگلنے والا۔

٢ تلقّم الماءُ في بطنه: پانی کا پیٹ میں بولنا رکیّةٌ مُتلقِّمة: بہت پانی والا کنواں۔

ن لقمَ ـ لقمًا ہ: کو بند کرنا، روکنا، (راستہ) روکنا۔

لقِمَ ـ لقمًا ہ: کو کھانا، کو بے حد شوق سے کھانا، ہڑپ کرنا، نگلنا لقّمَ ہ: کو لقمہ لقمہ کرکے کھلانا۔ ہ (بندوق وغیرہ) میں گولیاں بھرنا، (توپ میں) گولے ڈالنا لقّم القهوةَ: قہوہ کو گرم پانی میں ہلانا الْقمَ ہ: سے نگلوانا، کو لقمے لقمے کرکے کھلانا۔

اِلتقمَ ہ: کو ہڑپ کرنا، نگلنا لُقْمة جمع لُقَم: ٹکڑا، لقمہ، چھوٹا ٹکڑا، نوالہ لقمةٌ سائغةٌ: ترنوالہ، مزیدار لقمہ، پسندیدہ لقمہ جعله لقمةً سائغةً ل: کو کا آسان شکار بنا دینا لقمة القاضي: ایک قسم کی پیسٹری لُقَیمة جمع لُقَیمات: لقمہ، نوالہ، ہلکا ناشتہ، ٹکڑا مُلقِم جمع مُلقِمون: معاون توپچی، توپچی۔

لقمي یا لاقمي: کھجور کی شراب لُقمان: لقمان، ایک فرضی دانا اور متعدد حکایات کا مصنف یبقیت دارُ لقمان علی حالها: ہر چیز پہلی جیسی رہی ہے۔

لقن: اللقنَ ـ لقانةً: سمجھدار اور عقلمند ہونا لقِنَ ـ لقنًا و لقانةً و لقانیةً و تلقّن الكلامَ من فلانٍ: سے کلام بالمشافہ لینا اور سمجھنا لقّنَ ہُ الکلامَ: کو کلام بالمشافہ سمجھانا الْقنَ الکلامَ: کلام کو جلدی سے حفظ کر لینا اللقن: زود فہم تیز فہم۔ کہاجاتا ہے هو ثقفٌ لقنٌ: وہ بڑا سمجھدار ہے اور سنی ہوئی بات کو جلدی یاد کر لیتا ہے اللقانة و اللقانیة (مصدر هیں): تیز فہمی، زود فہمی۔

٢ اللِقْن: سہارا، مدد، حمایت اللقن: پیتل کا تھال، جسے لگن بھی کہاجاتا ہے، جو فارسی لفظ ہے اللوافن: پیٹ کا زیریں حصہ۔

ن لقنَ ـ لقانةً و لقانیةً ہ: کو سمجھنا، کو اکٹھا کرنا، جمع کرنا، مستنبط کرنا، قلمبند کرنا لقّنَ ہ ہ: کو کچھ سکھانا، کو کی تعلیم دینا، کو کچھ املا کرانا، کو کچھ ذہن نشین کرنا، میں کی روح پھونکنا، میں کا جوش پیدا کرنا، کے دل میں کچھ بٹھانا، میں کا خیال ڈالنا، کے دل میں کوئی بات ڈالنا، کے کان میں کچھ کہنا، سے کی سرگوشی کرنا۔ ......ہ: کو اکسانا، آمادہ کرنا، کو یاد دلانا تلقّن بمعنی لقِنَ: نیز تلقّن ہ من: سے کچھ سیکھنا، وصول کرنا، حاصل کرنا، کے ذریعے سے مطلع ہونا لقانة و لقانیة: زود فہمی،

تیز فہمی، ادراک۔ تـلـقـیـن: تعلیم، ہدایات، املا، حکم، ارشاد، تخلیقی تحریک، تلقین، اشارہ، الہام، ایما، رشوت دیکر گواہ سے دلوائی گئی جھوٹی شہادت۔ مُـلَـقِّـن: ع، روح پھونکنے والا، تلقین کرنے والا، دل میں ڈالنے والا، فقیہ جو میت کو اسکی قبر میں تعلیم دیتا ہے کہ وہ موت کے دو فرشتوں کو کیا کہے۔

لـقـو: لَقَا يَلْقُو لَقْوًا فلاناً: کو لقوی میں مبتلا کرنا۔ لُقِیَ لَقْواً: لقوہ میں مبتلا ہونا۔ الـلَقوَة (طب): لقوا، منہ کے ٹیڑھے ہونے کی بیماری۔ ــ و اللِقوی جمع لِقاء و اَلْقَاء (ح): مادہ عقاب، تیز پرواز عقاب۔ المَلْقوّ: لقوے میں مبتلا۔

لـقـی: لَـقِـی يَلْقَی لِقَاءً ا و لِقَاءَةً و لِقَايَةً و لُقَاءَةً و لُـقْـيَـانـاً و لِـقْـيَـانـاً و لِقْيَانَةً و لُقِيًّا و لِقِيًّا و لَقْيَةً و لُـقْـيَةً و لُـقِـی فـلانــاً: کا استقبال کرنا، کو پانا، دیکھنا، سے ملاقات کرنا۔ لاقَـی لِـقَـاءً و مُـلاقَـاةً الرجُلَ: کے آمنے سامنے آنا، سے ملاقات کرنا، ملنا۔ کہا جاتا ہے: لاقی بین طَرَفی القصیب: اس نے کاٹی ہوئی شاخ کے سروں کو جھکا کر ملا دیا۔ لُـوقِـیَ بینهما: ان دونوں کو آپس میں ملا دیا گیا۔ تلقَّی الشیءَ: چیز کو پانا، کا استقبال کرنا۔ ــ ت المرأةُ عورت کا حاملہ ہونا صفت مُتَلَقّ۔ اِلْتَقَی الشیءَ: سے ملنا، کو پانا۔ ــ القومُ: بعض کا بعض کو ملنا، ایک دوسرے کو ملنا۔ تَـلاقَـی القومُ: بعض کا بعض سے ملنا۔ الـلَقْيَة جمع لُقًی: لقی کا اسم مرہ۔ ملاقات، پانا۔ کہا جاتا ہے: لقيتهُ لُـقًی کثیرةً: میں اُسے کئی بار ملا، میں نے اُس سے بہت سی ملاقاتیں کیں۔ اللُقیاء: لقاء کا اسم۔ التِلْقاء: لقاء کا اسم، ملاقات کی جگہ، ملاقات۔ جَلَسَ تِلقاءَ ہ: اس کے مقابل بیٹھا۔ فَعَلَ الامرَ من تلقاء نفسه: اس نے وہ کام خود بخود کیا بغیر اس کے کہ اُسے اس پر مجبور کیا گیا ہو۔ الـلَـقِیّ م لَقِيَّة: بھلائی یا برائی کیلئے سامنے آنے والا، اس کا اکثر استعمال برائی کے لئے ہے۔ کہا جاتا ہے: هـو شقیّ لَقِیّ: وہ شر انگیز ملاقاتی ہے، اتباع، ملنے والا۔ کہا جاتا ہے: هـمـا لَـقِـيَّـان و لَـقِـيَّـان: وہ ایک دوسرے کو آمنے سامنے ملنے والے ہیں۔ الـلَـقَّـاء: خیر و شر کیلئے سامنے آنے والا، شر کیلئے زیادہ استعمال ہوتا ہے۔ یـوم التَـلاقِی: قیامت کا دن۔ الـمُـتَلاقی (فا) شعر کے اوزان میں سے ایک بحر کا نام جو متدارک اور خبب ہے جو فَعِلُن سے آٹھ بار پر مشتمل ہے۔ المُلْقَی: خیر اور شر کیلئے سامنے آنے والا، اکثر شر کیلئے آتا ہے۔ کہا جاتا ہے: فـلانٌ مُلقًّی: مصائب اس کی آزمائش کرتے رہتے ہیں۔ الـمَـلْقَی و المُلْتَقَی: جائے ملاقات۔ الـمَلاقِی: مَلْقَی کی جمع۔ مَـلاقـی الاَجْـفَـان: پلکوں کے ملنے کی جگہ۔ الـمُـلَـقَّی و المَلْقِیّ: خیر و شر کے لئے سامنے آنے والا، شر کے لئے کثیر الاستعمال ہے۔ کہا جاتا ہے: الشجاع مُـوَقًّی و الجبان مُلَقًّی: بہادر کو محفوظ رکھا جاتا ہے، بزدل منحوس ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے: هو جاری مُلاقِیّ: وہ میرے سامنے کا پڑوسی ہے۔

۲۔ لَـقَّـی تَـلْـقِيَةً فلاناً الشیءَ: کی طرف کوئی چیز پھینکنا۔ اَلْـقَی الشیءَ اِلی الارض: چیز کو زمین پر پھینکنا۔ ...... اليـه الـقـولَ و بـالقول: کو بات پہنچانا۔ ...... عـلـيـه الـقـولَ: سے بات لکھوانا، املا کرانا، کو کچی تعلیم دینا، کو بات پہنچانا۔ ــ فيه الشیءَ: میں چیز رکھنا ــ عنهُ الشیءَ: سے چیز کو دور پھینکنا۔ ــ اليه السمع: کی طرف کان لگانا۔ ــ اليه خيراً: سے نیکی کرنا۔ ــ الیـه بالاً: کی پروا کرنا، کی بات خود سے سننا۔ کہا جاتا ہے: الـقـيـتُ اليه المودّةَ و بالمودّةَ: میں نے اس سے محبت کی۔ تَـلَـقَّـی الشیءَ منـه: سے کوئی بات سیکھنا۔ تَـلاقَی القومُ: آپس میں جھگڑنا۔ اِسْـتَـلْقَی علی قفاه: چت لیٹنا، سونا۔ اللقَی جمع اَلْقَاء: پھینکی ہوئی ردی چیز۔ الـلَـقْيَه و اللُقْيَة مصدر ہیں۔ اللِقِيَّة عـنـد العامة: زمین میں مدفون خزانہ یا کھوئی ہوئی وہ چیز جو راستوں پر پڑی ہوئی پائی جائے۔ الاُلْـقِـيَّة جمع الاَقِیّ: چیستان، پہیلی۔ الـمُلْقَی: چیز ڈالنے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے: هـذا مُلْقَی الكناسات: یہ کوڑا پھینکنے کی جگہ ہے۔ فـنـاءُ فلانٍ مُلْقَی الرحال: فلاں کے گھر کا صحن کجاووں کے اترنے کی جگہ ہے یعنی وہ بڑا مہمان نواز ہے۔

۳۔ الـلُقَـی: پرندے، دردیں۔ الـلَـقَـاة: راستہ کا بیچ۔ الاَلاقِیّ: سختیاں، افسوسناک حادثات۔

لَقِیَ ـلِـقَـاءً و لُقيانًا و لُقًّی و لُقْيَةً و لُقًّی ہ/ ہ: سے مڈبھیڑ ہونا، کو دیکھنا ــ ہ: کو ملنا۔ ــ ہ/ ہ: سے اتفاقاً ملنا، کو اتفاقاً پانا، پر نازل ہونا، کو پانا۔ ــ ہ کا تجربہ کرنا، سے دوچار ہونا، سے گزرنا، کو برداشت کرنا، کو جھیلنا، کو اٹھانا، دیکھنا (مصائب وغیرہ) ــ ہ: کے حصہ میں آنا۔ لاقَی ہ: سے ملنا، سے اتفاقاً ملنا، سے مڈبھیڑ ہونا، ــ ہ/ ہ: پر نازل ہونا۔ ــ ہ کا تجربہ کرنا، سے دوچار ہونا، سے گزرنا، کو برداشت کرنا، کو جھیلنا، دیکھنا (مصائب وغیرہ)۔ ــ ہ کو وصول کرنا، حاصل کرنا۔ لاقَـی آذاناً صاغيةً: سننے والے کان پانا۔ اَلْقَی ہ: کو پھینکنا، گرانا، کو دور پھینک دینا، کو بیکار سمجھ کر پھینک دینا۔ ــ ہ علی: کو کے سامنے پیش کرنا، رکھنا، کی خدمت میں پیش کرنا، سے سوال کرنا۔ ــ ہ الی/علی: کی سے رپورٹ کرنا، کو کے آگے پیش کرنا۔ ــ ہ: گیت گانا، کو پیش کرنا (جیسے نشر کرنے والی کوئی چیز) ــ ہ: (لیکچر) دینا ــ ہ: (کلاس) لینا۔ ــ ہ: خطاب کرنا۔ ــ ہ الی: کو (مبارکباد) پیش کرنا، ــ ہ علی: پر کچھ عائد کرنا، کو سے زیر بار کرنا۔ القی بالا لِ، القی بـاله إلی: پر توجہ کرنا۔ الـقـی بياناً عن: کے بارے میں یا پر بیان دینا۔ اَلـقـی البيضَ: انڈے دینا۔ الـقـی مـقـاليد امره إلی فلان: اپنا انجام، قسمت، مقدر وغیرہ کے ہاتھوں میں دینا، اپنی قسمت کے سپرد کرنا۔ الـقـی بـنـفـسـه فی: اپنے آپ کو میں پھینکنا، میں یکا یک کود پڑنا، میں چھلانگ لگانا، میں گھس جانا۔ الـقـی بـنـفـسه فی احضانه: اپنے آپ کو کسی کے بازوؤں میں گرا دینا، کے بازوؤں میں آ جانا۔ الـقـی بـيـده إلـی: اپنے آپ کو کے حوالے کرنا۔ الـقـی الـحبل علی الغارب: کھلی چھٹی دینا، کوئی پابندی نہ لگانا۔ الـقـی خـطـابـاً علی: سے (عام) خطاب کرنا۔ اَلقی الدرسَ: درس دینا۔ القی الرعب فی قـلـبـه: کو خوف زدہ کرنا، کو دہشت زدہ کرنا، کے دل میں دہشت ڈالنا۔ الـقـی الـسـلاح: ہتھیار ڈالنا، اطاعت قبول کر لینا، سپر انداز ہونا۔ الـقـی السمع الیـــه: کی باتیں غور سے سننا، کی طرف کان لگانا۔ القوا اليه أسماعهم: انہوں نے اس کی طرف کان لگائے، اس کی باتیں غور سے سنیں۔ الـقـی عـلـيـه سـؤالاً: سے کوئی سوال کرنا یا پوچھنا۔ الـقـی علی عـاتـقـه شيئـا: پر کوئی چیز عائد کرنا، کو کیلئے ذمہ دار سمجھنا۔ القی علوما: (سائنسی) علوم سکھانا۔ القی القبض علی: کو گرفتار کرنا۔ القی القنابل علی: پر بم گرانا، بمباری کرنا۔ الـقـی عـلـيـه القول: کو املا کرانا، سے لکھوانا، کو ہدایات دینا، تعلیم دینا۔ الـقـی عـلـيـهـا کـلمة الطلاق: اس نے اپنی بیوی کو زبانی طلاق کہہ دیا۔ القی محاضرة: لیکچر دینا، کلاس لینا۔ الـقـی الـمَسْـؤُولِيَّةَ عليه: پر ذمہ داری ڈالنا، سے ذمہ داری کا بوجھ اٹھوانا۔ تلَقَّی ہ/ ہ: کا استقبال کرنا، کو وصول کرنا، ــ ہ: کو لینا، قبول کرنا، کو حاصل کرنا۔ ــ ہ عن: سے کچھ سیکھنا، کے ذریعے سے مطلع ہونا۔ ــ ہ عن/علی: سے کچھ سیکھنا۔ ــ عن: سے سبق لینا، سے سیکھنا، تعلیم حاصل کرنا۔ تـلـقـی امراً: حکم وصول کرنا، سپاہوں کا احکامات حاصل کرنا۔ تَـلَـقَّی الاوامرَ: (تجارت میں) آرڈر لینا۔ تَلَقَّاه بالتسليم و القبول: اس نے دل و جان سے یا پورے طور پر اس سے اتفاق

كیا، اس نے خوشی سے کی اطاعت اختیار کی۔تلقی دوو سا فی: (کسی شعبہ میں) اسباق لینا۔تلقی العلوم فی الجامعه: یونیورسٹی میں تعلیم حاصل کرنا۔تلاقی: ملنا، ایک دوسرے میں شامل ہونا، اکٹھا ہونا۔اِلتقی بمعنی تلاقی نیز اِلتقی ب: سے ملنا، سے مڈبھیڑ ہونا۔اِستلقی: اپنے آپ کو نیچے گرادینا، لیٹ جانا، لیٹنا۔لقی جمع لقاء: آخور، فضلہ۔تِلقاءَ: کے بالمقابل، کے سامنے۔من تلقاء نفسه یا من تلقاء ذاته: خود، ازخود، خود بخود، آپ ہی آپ، آپ سے آپ۔تلقائی: خودکار، خود بخود کام کرنے والا، بیساختہ، آپ سے آپ، اپنے آپ۔تلقائیاً: آپ سے آپ، خود بخود، خودکارانہ طور پر، بیساختہ۔لقاء: کے تبادلہ میں، کے لئے، پر۔لقاءَ کفالة: ضمانت پر، مچلکہ پر۔الی اللقاء: خداحافظ۔علم الإلقاء: فن خطابت، خطابت، طرز خطاب، اسلوب تقریر۔تلقی العلوم فی: (کسی یونیورسٹی وغیرہ میں) تعلیم حاصل کرنا۔مُلقیاتُ الالغام البحرية: سرنگیں بچھانے والے جہاز۔مُلتقًی جمع مُلتقَیات: اجلاس کی جگہ، ملاقات کی جگہ، اکٹھے ہونے کی جگہ، مرکز۔نقطۂ تقاطع، مقام اتصال، سنگھم، چوراہا۔الی المُلتقی: خداحافظ۔

لك: الملكّ ۔لكّاً: کی گدی پر مکا مارنا، کو دبانا، بھینچنا۔......الشیءَ: کو ملانا۔اِلتكّ الوردُ: پھولوں کا ہجوم ہونا اور ایک دوسرے میں پھنسا ہوا ہونا......العسکرُ: لشکر کا متحد ہونا۔لِكاك جمع لُكك و لِكاك علی لفظ الواحد: بھیڑ، سخت گوشت والی اونٹنی۔اَللّكّ (مص) جمع لُكاك و لُكوك: گوشت۔......واللُكّ: سخت دبیز گوشت۔اللَكة: شدت، مکا۔رجلٌ لُكّیٌ: پرگوشت مرد۔الكیك جمع لِكاك: گنجان لشکر، سخت گوشت، موٹے سخت گوشت والا۔المُلَكّك: موٹے سخت گوشت والا۔سکران مُلتكّ: نشہ کی وجہ سے خشک۔

۲۔لكّ ۔لكّاً الجلدَ: چمڑا رنگنا۔اللكّ جمع لُكاك و لُكوك: سرخ رنگ جس سے کھال رنگتے ہیں۔(ن): پودا جس سے گوند/لاکھ بناتے ہیں۔......واللُكّ: مذکورہ پودے کی تلچھٹ یا نچوڑ، سرخ رنگ سے رنگی ہوئی کھالیں جنہیں چھیلا جاتا ہے۔اللَكّة من الجلود: سرخ رنگ سے رنگی ہوئی کھالیں۔اللكیك جمع لِكاك: کول تار، لک۔

۳۔لكّ ۔لكّاً اللحمَ: گوشت کو ہڈیوں سے جدا کرنا۔

۴۔اِلتكّ فی کلامه: اپنے کلام میں غلطی کرنا......فی حجته: حجت میں دیر لگانا۔

۵۔اللكّ جمع أَلكاك و لُكوك (ع ح): ایک لاکھ (100000)، دس ملین۔الكیك جمع لِكاك (ن): کمزور درخت۔

۶۔اللُكلُك: پستہ قد، چھوٹا......و اللُكالِك: بڑا اونٹ۔

⭘ لكّ ۔لكّاه: کو گھونسا مارنا، مکا مارنا، طمانچہ مارنا، تھپڑ مارنا، موٹھ سے مارنا۔اِلتكّ: بھنچنا، گھسنا، کھچا کھچ بھرنا، دو چیزوں کے درمیان دبنا، راستہ رکنا، تل دھرنے کی جگہ نہ ہونا، بھیڑ بھاڑ ہونا، بھیڑ کرنا، غلطیاں کرنا، قواعد صرف ونحو کے خلاف بولنا۔لكّ جمع اَلكاك و لُكوك: لاکھ (100,000) روپے وغیرہ۔لُكّ ولكّ: رال، گوند، لاکھ (سیل کرنے کے لئے استعمال ہونے والی)

لكا: الملكاً ۔لكْأً بالسوط فلاناً: کسی کو کوڑے سے مارنا......فلاناً: کو پچھاڑنا......به الارضَ: کو زمین پر پٹک دینا۔

۲۔لكِئَ ۔لكَأً الرجلَ: کو اس کا پورا حق دینا۔

۳۔لكِئَ ۔لكَأً بالمكان: کسی جگہ اقامت کرنا......بفلان: کے ساتھ ساتھ رہنا۔

۴۔تلكّأ تلكُّؤاً عن الامر: میں دیر لگانا، توقف کرنا، سے رک جانا، کو چھوڑ دینا۔علیه: سے معذرت چاہنا، معافی چاہنا۔

⭘ لكأ ۔لكّاً: مارنا۔لكِئَ ۔لكَأً ب: کسی جگہ رہنا، ٹھہر جانا، اقامت کرنا۔تلكّأ فی: میں دیر کرنا، ست ہونا، تاخیر کرنا، وقت ضائع کرنا، ہچکچانا، تذبذب میں پڑنا، متأمل ہونا، تامل کرنا......تلكّأ: کوچہ گردی میں وقت ضائع کرنا، مارا مارا پھرنا، ہرزہ گردی کرنا، آوارہ گردی کرنا۔تلكّأ فی الاداء: نادہندہ ہونا، اپنی مالی ذمہ داریاں پوری نہ کرسکنا۔لكّأة: ہچکچانے والا، دیر کرنے والا، دیر سے (کام) کرنے والا، تاخیری، ست، مثلا، بعد از وقت، جس کے ذمہ بقایا جات ہوں، باقی دار۔

لكث: الملكث ۔لكثاً ہُ بالسوط: کو کوڑے سے مارنا......فلاناً: کو حد سے زیادہ زیر بار کرنا، پر بہت زیادہ بوجھ لاد دینا۔

۲۔لكِثَ ۔لكَثاً الوسخُ علیه و به: پرمیل کا جم جانا۔......البعیرُ: اونٹ کا منہ پر پھنسی والا ہونا۔اللكث (مص): دودھ کے برتن کے کناروں پر جما ہوا میل، اونٹ کے منہ کی پھنسیاں۔ناقة لكِثة: موٹی اونٹنی۔اللُكاث: اونٹ کے منہ میں نکلی ہوئی پھنسیاں۔

۳۔اللكاث: چونے کے سفید چمکنے والے پتھر۔اللُكّاث: چونا بنانے والا۔اللُكاثیّ: بہت سفید۔

لكح: لكَحَ ۔لكْحاً ہُ: کو مارنا، کو مکا مارنا......ہُ بلسانه: کو زبان سے چاٹنا (عوام کی زبان میں)۔

لكد: الملكد ۔لكْداً ہُ: کو ہاتھ سے مارنا، کو دھکیلنا، پرے ہٹانا۔

۲۔لكِدَ ۔لكَداً الوسخ علی فلان و به: سے میل کا چمٹنا، سے میل کا لگا رہنا......الشعرُ: بالوں کا چمٹنا۔لا لكَدَ قیدُہُ: بیڑی سے بخوبی نہ چل سکنا......الغلّ: طوق کو سلجھانا......فلاناً: سے چمٹنا، کے ساتھ لگا رہنا۔تلكّد فلانٌ: موٹے گوشت والا ہونا......الشیءُ: چیز کے ایک حصہ کا دوسرے سے چمٹنا......به او علیه الوسخُ: پر میل کا جم جانا......فلاناً: کو گلے سے پکڑنا۔اِلتكد فلاناً و بفلان: کے ساتھ لگا رہنا۔اللكِد: بخیل، بدخلق۔الألكد: کمینہ قوم کے ساتھ چمٹا ہوا۔المِلكد: لکڑی کا بنا ہوا ہتھوڑا، موگرا، موسل دستہ، موگری۔

لكز: لكز ۔لكْزاً ہُ: کو مکا مارنا۔لاكزہُ: ایک دوسرے کو مکے مارنا۔تلاكزا: ایک دوسرے کو مکے مارنا۔الكِز: بخیل۔اللِكاز: چیتھڑا جو دھرے کے سوراخ میں اس کو تنگ کرنے کے لئے رکھا جاتا ہے۔المُلكّز: ذلیل، جسے دروازوں پر دھکے دیئے جائیں۔

⭘ لكز ۔لكزاً: مکہ مارنا......ہ: کولات مارنا، ٹھوکر مارنا، لات مارکر ہٹانا، دھکیلنا۔لكِز: بخیلانہ، کنجوس، بخیل۔لِكاز: پن (pin)، کیل، میخ، کھونٹی، کھونٹا، چوب۔

لكس: کہا جاتا ہے رجُلٌ شكِسٌ لكِسٌ: سخت بہت کم حکم ماننے والا۔

لكش: لكشَ ہُ بیدہ: کو ہاتھ سے مارنا (عوام کی زبان میں)......الفرس بالركاب: گھوڑے کو رکاب چبھونا (عوام کی زبان میں)۔

لكض: لكضَ ۔لكْضاً ہُ: کو مکا مارنا۔

لكع: الملكع ۔لكْعاً الولدُ: بچہ کا دودھ چھوٹنے کے قریب ہونا۔کہا جاتا ہے ترکتُه یلكع: میں نے اس کو کھانا پینا چھوڑا۔اللُكَع: چھوٹا بچہ۔

۲۔لكَعَ ۔لكْعاً تهُ العقربُ: کو بچھو کا ڈسنا۔الرجلَ: کو سخت وسست کہنا، کو کھری کھری سنانا۔اللُكاعة جمع لُكاع (ن): ایک خاردار پودا۔

۳۔لكِعَ ۔لكَعاً و لكاعةً: لئیم ہونا، بے وقوف ہونا۔......لكَعاً علیه الوسخُ: پرمیل جم جانا، سے میل چمٹ جانا۔اللُكَع: میلا، بےوقوف (ح)۔بچھیرا، گدھے کا بچہ، غلام، لئیم، پکارتے وقت کہتے ہیں:

یالُکَعُ: دوکو، یا ذوی لُکَع معرفہ بھی غیر منصرف ہے۔ اللُکَعَۃ: کمینہ عورت۔ رجُلٌ لَکاعٌ: کمینہ مرد۔ امرأۃٌ لکاعِ (ع کی زیر کے ساتھ): کمینی عورت، یہ لفظ صرف پکارنے کے وقت استعمال ہوتا ہے۔ اللکوع و اللکیع کمینہ۔ الألکع م لکعاء جمع لُکعٌ کمینہ۔ الملکعان کمینہ۔ مَلکعانۃ کمینی۔

۴۔ اللُکَع (ح) گھوڑا یا دہ گھوڑا جس کے دانت گر گئے ہوں۔ اللُکَعَۃ (ح) گھوڑی۔ الألکع (ح). وہ گھوڑا جس کے دانت گر گئے ہوں۔

○ لَکیع جمع لُکَعاء کمینہ، ذلیل، موجب رسوائی، شرمناک رسوائی کا موجب، گنہگار، فاسق، بداعمال، بدطینت، بدکار، فاجر، بےوقوف۔ لُکاعَۃ کمینگی، کمینہ پن، ذلت، بدکاری، فسق و فجور، بداعمالی، بدچلنی، سیاہ کاری۔

لکم: لکَمَ ۓ لَکْمًا ہُ: کو مکہ مارنا، تھپڑ مارنا، ہٹانا۔ کہا جاتا ہے: لکم السیلُ عرض الجبل: سیلاب نے پہاڑ کے پہلو پر نشانات چھوڑے۔ لاکَمَ مُلاکَمَۃً ہُ ایک دوسرے کو مکے مارنا۔ اِلتَکَمَ متصادم ہونا۔ تلاکما ایک دوسرے کو طمانچے مارنا۔ اللُکمَۃ طمانچہ، تھپڑ، گھونسہ، مکا۔ خفٌّ لَکّام سخت کھر جو پتھر توڑ دے۔ رجُلٌ مِلکَم مکّے باز۔ خف مِلکم سخت کھر، سم۔ المُلَکَّم پیوند لگا ہوا، چمڑے کا موزہ۔ خف مُلکَم سخت کھر جو پتھر توڑ دے۔ المَلکوم: مظلوم۔

○ لُکمۃ جمع لُکَمات مکے یا گھونسے کی ضرب، گھونسا، مکا۔ مِلکَمۃ: مکے بازی کے دستانے۔ مُلاکمۃ مکے بازی، مکے بازی کا مقابلہ۔ مُلاکم: مکے باز، باکسر (boxer) انعام کے لئے لڑنے والا۔

لکن ۱۔ لکِنَ ۓ لَکَنًا و لُکنَۃً و لُکونۃً و لُکنونَۃً الرجُلُ گفتگو میں رکنا، زبان کا اٹکنا، ہکلانا صفت اَلکَن م لَکناء جمع لُکن۔ تلاکَنَ فی کلامہ ہنسانے کے لئے ہکلانا۔ اللُکنۃ (مص) ہکلاپن، گفتگو میں رکاوٹ۔

۲۔ لکِن اصل میں لاکن ہے۔ لٰکِنْ ثقیلہ سے مخفف ہے۔ حرف ابتداء کے طور پر دو جملوں یعنی جملہ فعلیہ اور جملہ اسمیہ پر داخل ہوتا ہے اور کبھی اس سے پہلے واو بھی آتا ہے۔ جیسے: قام عمرو و لکن زیدٌ جالس عمرو کھڑا ہے لیکن زید بیٹھا ہے۔ کبھی اپنی وضع اصلی سے خفیفہ ہوتا ہے اور اس وقت یہ حرف عطف ہوتا۔ اگر جملہ کو معطوف کرے تو اس کے ساتھ واو ہوتا ہے اور اگر اسکے بعد مفرد آئے تو ضروری ہے کہ اس کے ساتھ واو نہ آئے بلکہ اس سے پہلے نفی یا نہی ہو۔ جیسے: ماقام زیدٌ لکن عمرو: زید کھڑا نہیں ہوا لیکن عمرو کھڑا ہوا۔ لاتضرب زیداً لکن عمراً: زید کو نہ مار لیکن عمرو کو مار۔ لَکِنَّ: اس کی اصل لاکِنَّ ہے۔ یہ حروف مشبہ بالفعل سے ہے۔ اسم کو منصوب کرتا ہے اور خبر کو مرفوع اور استدراک کے لئے آتا ہے: قام القومُ لکنَّ زیداً جالس لوگ کھڑے ہوئے لیکن زید بیٹھا ہوا ہے۔ تاکید کیلئے بھی آتا ہے۔ جیسے: لوزارنی زیدٌ لأکرمته لکنه لم یجئ: اگر زید میرے پاس آتا تو میں اس کی عزت کرتا لیکن وہ نہیں آیا۔ اس طرح آپ نے لکنّ سے لو کے معنی کی تاکید کردی۔

۳۔ اللکن جمع اَلْکان لگن تانبے کا برتن جس میں کپڑے دھوئے جاتے ہیں یا آٹا گوندھا جاتا ہے۔ (فارسی لفظ)

○ لُکْنَۃ: ہکلانا، غلط الفاظ کا استعمال، صرف و نحو کے قواعد کے خلاف زبان، غلط تلفظ۔ لکانۃٌ فی الکلام: بولنے کا نقص، بولنے میں ہکلانے کا انداز۔ اَلْکن م لَکْنا جمع لُکن ہکلا، غلط بولنے والا۔

○ لَکِن (لاکن)، لَکِنَّ (لاکِنَّ) لیکن، مگر بہر صورت، بہرکیف، بہرحال۔ اس کے باوجود، تاہم باوجودیکہ، گو کہ۔

لکی: لَکِیَ یَلْکَی لَکًی بہ. کا مشتاق ہونا، سے چمٹنا صفت لَکِیٌّ۔ ـــ بالمکان کسی جگہ اقامت کرنا۔ اللاکی عیب جو۔

○ لِکَی ولِکَیما تاکہ، تا، کرنے کیلئے، کی غرض سے۔

لم: لَمْ نہیں (حرف جزم) فعل مضارع کو ماضی منفی کے معنی میں کر دیتا ہے۔ جیسے: لم یاکُلْ: اس نے نہیں کھایا۔ لَمْ پر ہمزہ استفہام آئے تو نفی اثبات کے معنی میں ہو جاتی ہے۔ جیسے: الم اقُلْ لک؟ کیا میں نے تمہیں نہیں کہا تھا؟ اس وقت یہ تقریر اور توبیخ کے معنی دیتا ہے۔ ہمزہ اور لَمْ کے مابین 'ف' اور 'واو' بھی آتا ہے۔ جیسے: أفَلَمْ اقُلْ لکَ اور اوَلَمْ اُوَدِّبْکَ تو کیا میں نے تمہیں نہیں کہا تھا، تو کیا میں نے تمہیں نہیں سکھایا تھا۔

لمّ: ۱۔ لَمَّ ۓ لَمًّا الشیءَ: کو جمع کرنا، شامل کرنا۔ کہا جاتا ہے: لَمَّ اللہ شعثَ فلانٍ اللہ تعالیٰ اس کے کاموں کی پراگندگی کی اصلاح فرمائے۔ ـــ بفلان کسی کے پاس مہمان بن کر اترنا۔ لُمَّ فلانٌ کسی کو کچھ جنون لاحق ہونا صفت: مَلْمُوم۔ اَلَمَّ چھوٹے گناہوں کا ارتکاب کرنا۔ ـــ الغلامُ لڑکے کا بلوغ کے قریب پہنچنا۔ صفت مُلِمّ۔ ـــ ت النخلۃُ: درخت کھجور کا پختگی کے قریب پہنچنا۔ ـــ الشیءَ: قریب ہونا۔ ـــ بہ مرضٌ کو مرض لاحق ہونا۔ ـــ بالقوم و علی القوم: آکر لوگوں کے پاس کچھ دنوں کے لئے ٹھہرنا۔ ـــ بالمعنی معنی جان لینا۔ ـــ بالذنب: گناہ کرنا...... بالامر کو گہرائی سے نہ دیکھنا۔ ـــ بالطعام کھانے میں اسراف نہ کرنا۔ کَادَ کے معنی میں بھی آتا ہے۔ جیسے: اَلَمَّ یفعل کذا وہ ایسا کرنے کو ہوا۔ اِلْتَمَّ فلاناً کے پاس جانا...... بالقوم لوگوں کے پاس آکر ٹھہرنا۔ عوام کہتے ہیں: اِلتَمَّ الناسُ: لوگ اکٹھے ہوئے۔ اللامّۃ نظر بد، ہر خوف کی چیز۔ کہا جاتا ہے: اُعیذہ من کل ھامَّۃٍ ولامّۃٍ: میری اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ اُسے ہر ضرر رساں جانور اور اندیشہ سے محفوظ رکھے۔ ھو یزورنا لِمامًا: وہ کبھی کبھی ہمیں ملنے آتا ہے۔ اللَمُّ (مص): بہت لوگوں کا ہجوم۔ اللَمَم قدرے جنون، گناہ کے قریب ہونا مگر مرتکب نہ ہونا، چھوٹے چھوٹے گناہ۔ اللَمَّۃ: لَمَّ کا اسم مرۃ۔ سختی، مجموعہ، زمانہ۔ کہا جاتا ہے: اصابته لَمَّةٌ من الجن وہ مخبوط ہو گیا ہے۔ کہا جاتا ہے: للشیطان لَمَّۃ: شیطان ایک قدم پرے ہے، قریب ہے۔ اللُمَّۃ سفر کا ساتھی یا سفر کے ساتھی۔ کہا جاتا ہے: لاتسافروا حتی تصیبوا لُمَّۃً: جب تک ساتھی نہ ملیں سفر نہ کریں، یعنی اکیلے سفر نہ کریں، مونس و غمخوار، (واحد و جمع کیلئے)۔ اللِمَّۃ جمع لِمَمٌ و لِمام: بالوں کی زلف جو کانوں کی لو سے بڑھی ہوئی ہو، پراگندہ بال۔ دارٌ لَمومَۃ: گھر جس میں لوگ جمع ہوں۔ المِلَمّ سخت۔ کہا جاتا ہے: رجُلٌ مِلَمٌّ: مرد جو لوگوں اور اپنے قریبی رشتہ داروں کو جمع کرے، اپنے لوگوں کو جمع کرنے والا۔ رجُلٌ مِلَمٌّ مِعَمٌّ: لوگوں کے امور کی اصلاح کرنے والا اور ان کے ساتھ بھلائی سے پیش آنے والا۔ المُلِمَّۃ سخت حادثہ و مصیبت، پکنے کے قریب کھجور۔ الملموم: پگلا، مخبوط الحواس، اکٹھا کیا ہوا۔ کتیبۃ مَلْمُومَۃ: ایک جگہ اکٹھا کیا ہوا فوجی دستہ۔ صخرۃٌ مَلْمُومۃ گول اور سخت چٹان

۲۔ لَمّا مضارع سے مخصوص ہے اُسے جزم دیتا ہے۔ لَمْ کی طرح مضارع کو نفی کے مفہوم میں لاتا ہے اور ماضی میں بدل دیتا ہے لیکن پانچ باتوں میں اس سے جدا ہے (۱) اس کے ساتھ شرط کا کوئی لفظ نہیں آتا۔ اس لئے یہ نہیں کہا جاتا: اِن لَمّا تقم بلکہ کہا جاتا ہے: ان لم تقم اگر وہ کھڑا نہ ہو۔ (۲) اس کی نفی حال تک ممتد ہوتی ہے۔ جب کہ لَمْ کی منفی میں اتصال و انقطاع کا

امکان ہوتا ہے جیسے: لم یکن شیئاً مذکورا: وہ کوئی قابل ذکر چیز نہ تھا۔ اس لئے آپ کہہ سکتے ہیں: لم یکن ثم کان وہ نہ تھا مگر ہو گیا۔ لیکن آپ یہ نہیں کہہ سکتے کہ لمّا یکن ثم کان: بلکہ کہا جائے گا: لمّا یکن و قد یکون: وہ ابھی تک تو نہ تھا مگر ہو سکتا ہے کہ ہو جائے۔ (۳) لمّا کی منفی میں لم کی منفی کے خلاف غالب معنی حال کے قریب ہوتا ہے۔ آپ کہتے ہیں: لم یکن فلانٌ فی العام الماضی وہ گزشتہ سال نہیں تھا۔ جب کہ لما یکن کہنا جائز نہیں۔ (۴) لم کی منفی کے خلاف لمّا کی منفی کا ثبوت متوقع ہے۔ اگر آپ کہیں: لما یذوقوا طعاما یعنی انہوں نے اب تک کھانا نہیں چکھا، لیکن چکھنے کی توقع کی جا سکتی ہے۔ (۵) لمّا کی منفی کا حذف جائز ہے جیسے فحسنتُ قبورهم بدءاً او لما یعنی لما یکن بدءاً قبل ذلک میں شروع میں ان کی قبروں کے پاس گیا لیکن اس سے پہلے نہیں گیا۔ یہ کہنا جائز نہیں کہ وصلت إلی بغداد ولم۔ جب کہ آپ یہ کہنا چاہتے ہوں کہ میں بغداد میں داخل نہیں ہوا۔ لمّا ماضی سے مخصوص ہے اور دو جملوں کا متقاضی ہے، پہلے جملہ کے ہونے کے ساتھ دوسرے جملہ کا ہونا وابستہ ہوتا ہے جیسے: لمّا جاء نی اکرمته جب وہ میرے پاس آیا تو میں نے اس کی عزت کی۔ کہا جاتا ہے اس میں وجود کے لئے صرف وجود ہے۔ بعض کہتے ہیں وجوب کے لئے وجوب ہے۔ کہا گیا کہ یہ دوسرے کے وقوع پر واقع ہونے والے فعل کا ظرف ہے۔ کچھ لوگوں کا کہنا ہے یہ ظرف ہے اور حِینَ کے معنی میں ہے۔ یہ الاّ کے معنی حرف استثناء کے طور پر بھی آتا ہے اور جملہ اسمیہ پر داخل ہوتا ہے۔ جیسے: ان کل نفس لما علیها حافظ۔ یعنی إلاّ علیها حافظ۔ (نہیں کوئی نفس مگر اس پر ایک حفاظت کرنے والا ہے۔ اور ماضی پر لفظاً داخل ہوتا ہے معناً نہیں۔ جیسے: انشدك الله لمّا فعلت۔ بمعنی ما أسألك الا فِعْلَكَ: یعنی میں تجھے صرف تمہارے فعل کی قسم دیتا ہوں۔

اللما (ح): ایک قسم کی مچھلی۔

۳۔ لَمْلَمَ الحجرَ: پتھر کو گیند کی طرح گول بنانا ۔۔۔ الشیءَ: کو جمع کرنا، اکٹھا کرنا۔ تَلَمْلَمَ: (لَمْلَمَ کا مطاوع): یعنی گول ہونا، جمع ہونا۔ اللَّمْلَم: ایک جگہ جمع ہونے والا بہت بڑا لشکر۔ اللُّمْلُوم: گروہ، جماعت۔ رجُلٌ مُلَمْلَمٌ و جَمَلٌ مُلَمْلَمٌ: گٹھیلے بدن کا آدمی اور گٹھیلے بدن کا اونٹ۔ شَعَرٌ مُلَمْلَمٌ تیل لگے بال۔ المُلَمْلَمَة: المُلَمْلَم کا مؤنث، ہاتھی کا سونڈ۔

○ لَمَّ ـ لَمًّا ہ۔ کو جمع کرنا، اکٹھا کرنا، کو دوبارہ متحد کرنا، یکجا کرنا، کو ترتیب دینا، ترتیب سے رکھنا، کی مرمت کرنا۔ لُمَّ: تھوڑا سا پاگل ہونا۔ لَمَّ شعثه: کو دوبارہ ترتیب سے رکھنا، سیدھا کرنا، ٹھیک کرنا، پاؤں پر کھڑے ہونے میں کی مدد کرنا۔ لَمَّ شَمْلَ القطیع: گلہ کو گھیر کر یکجا کرنا۔ اَلَمَّ ب: (تھکاوٹ، خوف کمزوری، مصائب وغیرہ کا) کسی پر نازل ہونا، کو مغلوب کرنا۔ ۔۔۔ ب: کے پاس تھوڑی دیر کے لئے جانا، سے ملاقات کو جانا، کے ہاں ٹھہرنا، رکنا، کے ساتھ جنسی تعلق رکھنا، (کسی موضوع) پر بحث کرنا، کے بارے میں بات کرنا، پر گفتگو کرنا، بحث مباحثہ کرنا، کا جائزہ پیش کرنا، کو مُجْمَل طور پر بیان کرنا، (کسی موضوع) کے متعلق کچھ کہنا، سے واقف ہونا، آگاہ ہونا، کو جاننا، سے آگاہ ہونا، مطلع ہونا، (جرم) کا ارتکاب کرنا، (کھانا، مشروب) لینا، کھانا کھانا، مشروب پینا۔ اِلْتَمَّ اکٹھا ہونا، جمع ہونا، متحد ہونا۔ ...... ہ: سے ملاقات کرنا، سے ملنے جانا۔ لَمَّة جمع لِمَام: مجموعہ، اجتماع، اکٹھ، جمع ہونا، ملاقات، مختصر ملاقات، مصیبت، آفت، ہلکا سا پاگل پن، پاگل پن کا لمس یا اثر۔ لِمَّة جمع لِمَم: گھنگریالے بال، زلف پر شکن، لٹ، بالوں کی لٹ، زلف، گیسو۔ لُمَّة: سفر کرنے والوں کا گروہ، گروہ، رسالہ، لوگوں کی جماعت۔ لَمَم: ہلکا پاگل پن۔ لِماماً: کبھی کبھی، کبھی کبھار، گاہے گاہے، وقتاً فوقتاً، شاذ ہی، شاذ و نادر۔ اِلمام جمع المامات: طائرانہ نظر، خاکہ، خلاصہ، ملخص، تلخیص۔ لامّة: نظر بد۔ مَلْمُوم: مجتمع، جمع کیا ہوا، اکٹھا کیا ہوا، ایک جگہ مرتکز، ہلکا سا پاگل۔ مُلِمّ بِ: سے مکمل آگاہ، واقف، کا ماہر، ماہر، صاحب نظر، دقیقہ شناس، مبصر، نکتہ رس نقاد، صاحب ذوق۔ مُلِمّ بالقراءة و الکتابة: پڑھا لکھا، خواندہ۔ مُلِمَّة جمع مُلِمَّات: مصیبت، آفت، بدبختی، حادثہ۔ لَمّا: جب، بعد، ہر گاہ، چونکہ، ابھی تک نہیں، نہیں۔ لُمْباجو: درد کمر۔ لَمْبَة: لیمپ (lamp)، ٹیوب (ریڈیو کی)۔

لمأ: ا۔ لَمَأَ ـ لَمْأً ہُ و لَمَأَ علیه: پر ہاتھ مارنا۔ ۔۔۔ الشیءَ: کو دیکھنا، کو سب کا سب لینا۔ ۔۔۔ به: پر مشتمل ہونا۔ کہا جاتا ہے: ما یَلْمَأُ فَمُهُ بکلمةٍ: اس کا منہ اس کی مغلظات کا زیادہ تر حصہ قبول نہیں کرتا۔ اَلْمَأَ اللصُّ علی الشیء و بالشیءِ: کو چوری سے لے لینا۔ ۔۔۔ علی حقه: کے حق سے انکار کرنا۔ ۔۔۔ تِ الدوابُّ المکانَ: جانوروں کا جگہ کو خالی چھوڑ دینا۔ کہا جاتا ہے: کان بالارض مرعی فهاجت الدواب فالْمَأَتهُ: زمین میں گھاس تھا جانوروں نے اسے کھالیا اور اس کی جگہ کو خالی چھوڑ دیا۔ ۔۔۔ علی الشیء: پر مشتمل ہونا۔ ۔۔۔ بما فی الجفنة (بڑے پیالہ کی چیز) پر قبضہ کر لینا۔ کہا جاتا ہے: ما ادری این اَلْمَأَ من بلاد الله: مجھے معلوم نہیں کہ وہ اللہ کے کس ملک میں گیا۔ تَلَمَّأَ تلمُّوءاً ت الارض به و علیه کو زمین کا گھیر لینا، چھپا لینا۔ اِلْتَمَأَهُ و اِلْتَمَأَ بما فی الجفنة (بڑے پیالہ کی چیز) پر قبضہ کر لینا۔ الْمَلْمُوءَة: وہ جگہ جہاں کوئی چیز پائی جائے یا جہاں سے کوئی چیز لی جائے، جال۔

۲۔ اُلْتُمِیَ لونُ الرجل: مرد کے رنگ کا متغیر ہو جانا۔

لمج: ا۔ لَمَجَ ـ لَمْجاً الشیءَ: کو منہ کے اطراف سے کھانا۔ تَلَمَّجَ الرجُلُ: غذا سے پہلے کچھ کھانا۔ کہا جاتا ہے: رأیتهُ یَتَلَمَّجُ بالطعام: میں نے اسے کھانا چکھتے ہوئے دیکھا۔ اللَمَاج: تھوڑی خوراک۔ کہا جاتا ہے: ما تَلَمَّجْتُ عنده بلماج: میں نے اس کے ہاں کچھ نہیں چکھا۔ اللَمِج: بہت کھانے والا۔ اللُّمْجة جمع لُمَج: غذا سے پہلے کا ناشتہ۔ اللَّمُوج: تھوڑی خوراک۔ اللَّمِیج: بہت کھانے والا۔ الْمَلامِج: منہ کے اطراف۔

۲۔ کہا جاتا ہے: سَمْجٌ لَمْجٌ و سَمِجٌ لَمِجٌ و سَمِیجٌ لَمِیجٌ: بہت بدشکل۔ رمحٌ مُلَمَّجٌ: آزمایا ہوا نیزہ۔

○ تَلَمَّجَ: ہلکا ناشتہ کرنا۔ لُمْجَة: ہلکا ناشتہ، اشتہا پیدا کرنے والی چیز، چٹنی، اچار، چاٹ۔

لمح: لَمَحَ ـ لَمْحاً البصرُ: نگاہ اٹھنا۔ ۔۔۔ الرجُلُ الشیءَ و الی الشیءِ: کو چوری سے دیکھنا، سرسری طور پر دیکھنا۔ اللَّمْحَة: سرسری نظر۔ ۔۔۔ الشیءَ بالبصر: پر نگاہ ڈالنا۔ ..... لَمْحاً و لَمَحاناً و تَلْماحاً النجمُ او البرقُ: ستارہ یا بجلی کا چمکنا۔ صفت لامِحٌ و لَمُوح و لَمّاح۔ لَمَّحَ تَلْمِیحاً إلی الشیءِ: کی طرف اشارہ کرنا۔ لامَحَتْهُ: کو چوری سے دیکھنا۔ اَلْمَحَ إلی فلانٍ: کی طرف چوری سے دیکھنا۔ ۔۔۔ الشیءَ: کو دزدیدہ نظر سے دیکھنا، کو چمکانا۔ ۔۔۔ الرجُلُ: کو دکھانا۔ اِلْتَمَحَ ہ: کو دزدیدہ نظر سے دیکھنا۔ اِلْتَمَحَ بصرهُ: نظر جاتی رہنا۔ اللامِح (فا) کہا جاتا ہے: هو لامحُ عِطفِهِ: وہ خود بین ہے۔ اللَّمْح (مص) کہا جاتا ہے: لأُرِیَنَّكَ لَمْحاً باصِراً: میں تمہیں واضح معاملہ دکھا کر رہوں گا، اس کا

۳۔لَازَ یَلُوزُ لَوزًا الشیءَ: کوکھانا۔لَوَّزَ تَلْوِیزًا التمرَ: کھجور میں بادام بھرنا۔اللَّوْز (ن): بادام کا درخت۔اللَوْزَة: گلے کی گلٹی/غدود جو دو گلٹیاں ہوتی ہیں:اللَوْزَتَان: کمان کے دو سوراخ جہاں تانت باندھی جاتی ہے۔لَلَوْزِی: بادامی شکل کا۔اللَّوْزِيَنج (ط): بادام والا کیک۔اَرْضٌ مَلَازَةٌ: زمین جہاں بادام کے درخت بکثرت ہوں۔المُلَوَّز: بادام بھری کھجور۔وجهٌ مُلَوَّزٌ: خوبصورت،ملیح چہرہ۔

لَوَّزَ ہ: میں بادام بھرنا۔لوز (اسم جمع) بادام،جوتے پر لگا پیوند۔لَوْزَة جمع لوزات: بادام۔التھاب اللوزتين: گلے کے غدودوں کا ورم (tonsitilis)

لوس: لَاسَ یَلُوسُ لَوسًا الشیءَ: کو چکھنا ـــ الحلاواتِ وغیرَھا: مٹھائی کا بہت شوقین ہونا اور ڈھونڈ ڈھونڈ کر کھانا صفت لائِس و لَؤُوس و لَوَّاس و اَلْوَس۔ ـــ الشیءَ فی فمه: کو منہ میں چکر دینا۔کہاجاتا ہے:هو لا یَلُوسُ کذا: وہ اسے اس طرح حاصل نہیں کرتا۔اللُّوس: لائِس کی جمع:کھانا، طعام۔کہاجاتا ہے:ماذقتُ لَوَاسًا: میں نے ایک لقمہ یا نوالہ بھی نہیں چکھا۔اللُّوَاسَة: لقمہ،نوالا۔کہا جاتا ہے:ماذقتُ لُؤُوسا: میں نے ایک لقمہ بھی نہیں چکھا۔

لوص: الَاصَ یَلُوصُ لَوصًا: دروازہ وغیرہ کی دراز سے دیکھنا۔ ـــ عنه: سے کنارہ کرنا،اجتناب کرنا، کترانا۔لَاوَصَ مُلَاوَصَةً: دروازہ وغیرہ کی دراز سے دیکھنا۔ ـــ الیه: اس طرح دیکھنا گویا کسی ارادہ سے فریب دے رہا ہے۔ـــ فلانا عن کذا: کو میں دھوکا دینے یا فریب سے خطرہ میں ڈالنے کی کوشش کرنا...... ـــ الشجرةَ: درخت کو کاٹنے کے لئے ادھر اُدھر سے دیکھنا۔اَلَاصَ اِلَاصَةً ہُ علی الشیء: کو کے قابل بنانا۔کہاجاتا ہے:ما اَلَصْتُ أن آخذ منه شیئًا: میں نے اس سے کوئی چیز لینے کا ارادہ نہیں کیا۔تَلَوَّصَ تَلَوُّصًا: پہلو بدلنا،پیچ وتاب کھانا، کروٹ بدلنا،لوٹ پوٹ ہونا۔المُلَاوِص: چاپلوس، فریبی۔

۲۔لَوَّصَ تلویصًا: خالص شہد کھانا۔اللَّوَاص: خالص شہد۔

۳۔اَلِیصَ الرجلُ: خوف زدہ ہونا۔

۴۔اللُّوَص: کان یا گلے کا درد۔

لَاصَ لَوصًا: دروازہ کی درز سے جھانکنا،بغور دیکھنا،راز جوئی کرنا۔لَاوَصَ ہ: کے لئے راز جوئی کرنا۔ہ/الی: کو تکنا،گھورنا،ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا،کو پکی

طرح دیکھنا۔ ـــ ہ: کو دھوکا دینا،فریب دینا،جل دینا، ٹھگ لینا۔مُلَاوِص: عیار،مکار،کائیاں،فریبی،چالباز۔

لوط: ۱۔لَاطَ یَلُوطُ لَوطًا الحوضَ: حوض کو مٹی سے لیپنا۔ ـــ الشیء بالشیء: کو سے جوڑنا۔کہاجاتا ہے:لَاطَ الشیءُ بقلبی: چیز میرے دل کو لگی اور میں نے اس کو پسند کرلیا۔ ـــ فلانًا بفلان: کو سے لاحق کرنا،کی سے نسبت کرنا۔ ـــ فلانًا بعین او سهم: کو نظر لگانا،تیر لگانا۔ ـــ الشیءَ: کو چھپانا۔ ـــ فی الامر: پر اصرار کرنا۔لَوَّطَ تلویطًا ہ بالطیب: کو خوشبو سے لت پت کرنا۔اِلْتَاطَ اِلْتِیاطًا ہُ: غیر کو اپنا بچہ بنانا۔ ـــ حوضًا: کو اپنے لئے مٹی سے لیپنا۔کہاجاتا ہے:اِلْتَاطَ بقلبی: وہ میرے دل میں جم گیا،مجھے اس سے محبت ہوگئی۔اِسْتَلَاطَ اِسْتِلَاطَةً ہُ: کو اپنا بیٹا بنانا۔اللَّاطة: شہتیر جو چھت بنانے کے کام آتا ہے۔عوام اسے"لعط" کہتے ہیں۔اللَّوْط (مص): چادر، چپکنے والی چیز۔کہاجاتا ہے:انی لاجد له فی قلبی لَوطًا: میں اس کی محبت کو اپنے دل میں پیوستہ پاتا ہوں۔الَالْوَط: اسم تفضیل۔کہاجاتا ہے:هو اَلْوَطُ بقلبی: وہ میرے دل سے زیادہ چمٹنے والا ہے۔المُسْتَلَاط: منہ بولا بیٹا۔

۲۔لَاطَ یَلُوطُ لَوطًا الانسانَ: کو مارنا،دھتکارنا۔

۳۔اللَّوْط: سُود،چست و پھرتیلا۔اللِیَاط: سُود۔

لَاطَ لَوطًا ب: سے چپکنا،چمٹنا۔ ـــ ہ: (دیوار وغیرہ) کو مٹی سے لیپنا،پر پلاستر کرنا۔لوط: (بائبل کا ایک نام)۔لُوطِی: لونڈے باز،اغلام باز۔لَوَّاط و لِوَاطَة: لونڈے بازی،اغلام بازی۔

لوظ: لَاظَ یَلُوظُ لَوظًا ہُ: بمعنی لَاظَہُ۔اِلْتَاظَ الحاجةُ: حاجت کا مشکل ہونا۔

لوع: الَاعَ یَلُوعُ لَوعًا ہُ الحبُّ: کو محبت کا بیمار کر دینا۔ ـــ ت الشمسُ فلانًا: سورج کا کسی کو جھلس دینا،رنگ متغیر کر دینا۔ ـــ لَوعًا و لُوُوعًا الرجلُ: بزدل ہونا،گھبرانا یا حریص و بدخلق ہونا۔ ـــ یَلَاعُ و یَلُوعُ لَوعَةً: غم یا عشق سے دل جلنا،گھبرانا،تنگ دل ہونا،مریض ہونا۔لَوَّعَ تَلْوِیعًا ہُ الحبُّ: کو محبت کا بیمار کر دینا۔عوام کہتے ہیں لَوَّعَ فُلانًا: اس نے فلاں شخص کو ایذائیں دیں۔الَاعَ اِلَاعَةً ہُ الشمسُ: سورج یا دھوپ کا کسی کا رنگ متغیر کر دینا۔ ـــ الثدیُ: پستان کے سرے کا سیاہ و متغیر ہونا۔اِلْتَاعَ اِلْتِیَاعًا قلبُہُ: غم یا عشق سے دل کا جلنا۔اللَّاعُ جمع لَاعُون و لَاعَةٌ و اَلْوَاع: بیمار،گھبرانے والا،بزدل۔کہاجاتا ہے:رَجُلٌ هاعٌ لَاعٌ: بزدل اور گھبرا جانے والا مرد،

مؤنث صورت میں کہاجاتا ہے:هی هاعَةٌ لاعَةٌ: وہ بزدل اور گھبرانے والی عورت ہے۔نیز کہاجاتا ہے: رجلٌ هائعٌ لائعٌ: بزدل اور گھبرا جانے والا مرد۔

اللاعة جمع لاعَات: لاع کا مؤنث۔اللَّوْعَة: لاع کا اسم مرة،غم یا عشق وغیرہ کی جلن،پستان کے سرے کی سیاہی۔کہاجاتا ہے:فی قلبه لوعةٌ: اس کے دل میں غم یا عشق کی جلن ہے۔

۲۔اللَاعَة جمع لاعَات: تیز فہم ہوشیار اور بانکی عورت۔

لَاعَ یَلُوعُ لَوعًا: اڑیل یا بےصبر،بےچین،بے تاب یا بےقرار یا مضطرب ہونا یا ہو جانا،بیمار ہو جانا۔ ـــ ہ: کو پر زور طریقے سے پکڑنا،بے بس کر دینا، جذبات سے بے قابو کر دینا،تکلیف پہنچانا،بیمار کر دینا (محبت کا)،(دھوپ کا) کسی کو سانولا کر دینا۔لَوَّعَ: سخت اذیت پہنچانا،تکلیف پہنچانا،ذہنی کوفت پہنچانا۔ اِلْتَاعَ: (محبت اور خواہش سے) جلنا،نڈھال ہونا۔ ـــ علی: کسی کے لئے بہت پریشانی محسوس کرنا۔لَوْعَةٌ: محبت کی لگن،دھن،گرمجوشی،عشقیہ وجد یا بےحد خوشی، مرضِ عشق،تکلیف،سخت غم،کوفت،سخت اذیت (بالخصوص ذہنی)،پریشانی،درد و کرب،شدید (جسمانی یا روحانی) اذیت،سوہان روح۔التیاع: جلنا،وجد طاری ہونا،پریشانی،کوفت،سخت اذیت (بالخصوص ذہنی) تکلیف،مصیبت۔مُلَاوِع: فریبی چالباز، عیار،چالاک،حرّاف،مکار،کائیاں۔لوغاریتمان: ضرب تقسیم کے سوال جمع تفریق کے طور پر حل کرنے کے طریق کا سلسلہ،آسان شمار کا سلسلہ (logarithms)

لوف: الَافَ یَلُوف لوفًا الطعامَ: کھانا کھانا یا چبانا۔ ـــ ت الدابةُ الکلأَ: مویشی کا خشک گھاس کھانا۔ اللُّوف (ن): ایک قسم کا پودا۔اللَّوْف (مص) من الکلاء و الطعام: ناپسندیدہ کھانا یا چارہ۔اللَّیِّف: خشک گھاس (اصل میں لَیُوف ہے) کہاجاتا ہے: کلأٌ مَلُوف: گھاس جسے بارش نے دھو دیا ہو۔

۲۔اللُّوف: واحدلُوفَة (ن): ایک قسم کا پودا۔اللُّوفی (ن): ایک پودا جو پرانی پیچش میں آزمودہ ہے۔ اللُّوفَة: پلیتھن،خشک۔اللَّوَّاف: دریاں بنانے والا۔

لوق: الَاقَ یَلُوقُ لَوقًا ہُ: کو نرم کرنا۔ ـــ الدواةَ: دوات کی روشنائی کو ٹھیک کرنا۔کہاجاتا ہے:هو لا یَلُوقُ عندك: وہ تیرے پاس نہیں ٹھہرے گا۔لَوَّقَ تَلْوِیقًا الطعامَ: کھانے میں مکھن ڈالنا۔اللُّوق: کھانے وغیرہ کی ہر نرم چیز۔کہاجاتا ہے:ماذاقَ لَوَاقًا: اس نے کچھ نہیں چکھا۔اللُّوقَة: لَاقَ کا اسم مرة۔اللُّوقَة

و الْأُلُوقَة: مکھن ۔المِلْوَق: دوا فروش کا چمچہ۔

۲۔لَاقَ یَلُوقُ لَوْقًا عینهٗ: کی آنکھ پر مارنا۔

۳۔لَوَّقَ هٗ فانلوق: اس نے اسے ٹیڑھا کیا تو وہ ٹیڑھا ہو گیا (عوام کی زبان میں) ۔اللَّوَق: حماقت ۔الْأَلْوَق: احمق.....عند العامة: ٹیڑھا۔

۴۔اللَّوْقَة: گھڑی۔ کہا جاتا ہے ذهَبَ فلانٌ لَوْقَةً: وہ گھڑی بھر گیا۔

مِلْوَق جمع مَلَاوِق: ملانے کی چھری، چوڑے پھل کا چاقو یا چمچہ، مرہم پھیلانے کا چاقو، زبان دبا کر حلق دیکھنے کا دستہ (spatula)۔

لوک: لَاكَ یَلُوكُ لَوْكًا اللقمة: نوالہ کو ہلکے سے چبانا اور منہ میں پھیرنا۔ الفرسُ اللجامَ: گھوڑے کا لگام چبانا اور کاٹنا۔ کہا جاتا ہے هو یَلُوكُ اعراضَ الناس: وہ لوگوں کی عزتوں پر نکتہ چینی کرتا ہے۔ کہا جاتا ہے أَلِكْنِی إِلی فلان: اس کو میرے بارے میں بتاؤ اور میرا پیغام اس کے پاس لیجاؤ۔ (اصل میں أَلْئِكْنِی ہے۔ دیکھو لأك) ۔اللَّوَاك: چبایا جانے والا نوالہ، لقمہ۔ کہا جاتا ہے مَاذَاقَ لَوَاكًا: اس نے لقمہ بھی نہیں چکھا۔

لَاكَ ـلَوْكًا ه: کو چبانا، کے متعلق متواتر باتیں کرنا ــــ سُمْعَتَهٗ: کی شہرت خراب کرنا، کو بدنام کرنا ۔لَاكَ الكلامَ: بات کرتے ہوئے رکنا، ہکلانا، اظہار مافی الضمیر مکمل طور پر نہ کرنا ۔السؤالُ الذی تلوكُهٗ الالسنة: وہ سوال جو ہر شخص کے لب پر ہے ۔مَاتَلُوكُهٗ الالسنُ: وہ بات جو لوگ کرتے ہیں، عام افواہ ہے، لوكانده اولوكنده جمع لوكندات: سرائے، ہوٹل۔

لول: اللُّولَاء: سختی، تکلیف۔ کہا جاتا ہے وقع فی اللولاء: وہ سختی اور تکلیف میں پڑ گیا۔

۲۔لولا: یہ دو جملوں پر داخل ہوتا ہے، پہلا جملہ اسمیہ اور دوسرا فعلیہ ہوتا ہے اور اول کے وجود سے دوسرے کے انتفاء پر دلالت کرتا ہے: اگر نہ۔ جیسے لولا زیدٌ لاكرمتك: اگر زید موجود نہ ہوتا تو میں تیری عزت کرتا۔ اس کے بعد شروع میں آنے کی وجہ سے اسم مرفوع ہوتا ہے۔ اگر اس کے بعد ضمیر ہو تو وہ مرفوع ہونی چاہئے۔ جیسے لولا انتم لکنا مؤمنین: (اگر تم نہ ہوتے تو ہم مومن ہوتے) لولای، لولاك اور لولاه: بہت کم مسموع ہے۔ تحضیض اور عرض کیلئے آئے تو مضارع سے مخصوص ہوتا ہے یا جو لفظ اس کی تاویل میں آئے اس سے۔ جیسے لولا تستغفرون الله (تم اللہ سے بخشش کیوں نہیں مانگتے) (بمعنی تحضیض)

اور لولا اخرتنی إلی اجل قریب: (تو نے مجھے تھوڑی مدت تک کیوں مہلت نہ دی) یہ بمعنی عرض ہے۔ توبیخ و تندیم کے لئے آئے تو ماضی سے مخصوص ہوتا ہے۔ جیسے لولا جاؤوا علیه باربعة شهداء: (وہ اس پر چار گواہ کیوں نہ لائے) ۔لولا کی اصل لو اور لا کا مرکب ہے۔ اس کا جواب ضروری ہے۔ اس کے جواب میں اکثر لام آتا ہے۔ مگر لَمْ سے منفی ہو تو لام نہیں آئے گا۔

۳۔اللولب: دیکھئے لوب

۴۔لَوْلَی لَوْلَاءَةً: واپس مڑنا۔ کہا جاتا ہے لَوْلَی مُدْبِرًا: وہ واپس مڑ گیا۔

لوم: لَامَ یَلُومُ لَوْمًا و مَلَامًا و مَلَامَةً فی کذا و علی کذا: کو کسی بات میں یا کسی بات پر ملامت کرنا، پر نکتہ چینی کرنا، اعتراض کرنا۔ فاعلی صفت لائم مفعولی صفت مَلِیم و مَلُوم۔ لَوَّمَ تَلْوِیمًا هٗ: کو ملامت کرنا، تشدید مبالغہ کیلئے ہے۔ لَاوَمَ مُلَاوَمَةً و لِوَامًا هٗ: ایک دوسرے کو ملامت کرنا ۔أَلَامَ إِلَامَةً هٗ: کو ملامت کرنا۔ صفت فاعلی مُلِیم صفت مفعولی: مُلَام اور اسم المَلَامَة جمع مَلَاوِم: ملامت ــــ الرجلُ: قابل ملامت کام کرنا ۔تَلَوَّمَ تَلَوُّمًا: اپنے آپ کو ملامت کرنا ۔تَلَاوَمُوا: ایک دوسرے کو ملامت کرنا ۔إِلْتَامَ التیامًا: ملامت قبول کرنا۔ إِسْتَلَامَ استلامةً: ملامت کا مستحق ہونا.....الیهم: ایسا کام کرنا جس پر لوگ اسے ملامت کریں ۔اللائم ج لُوَّمٌ و لُوَّام و لُیَّم فا: ملامت کرنے والا۔ اللائمة جمع لَوَائِم: لائم کا مؤنث: ملامت کرنے والی، ملامت۔ کہا جاتا ہے استحق اللائمة: وہ ملامت کا مستحق ہوا جاء بلامة: اس نے قابل ملامت کام کیا ۔الملُوم (مص): ملامت ۔الملوَم: بہت ملامت ۔الملومی و اللومَاء: ملامت۔ اللَّوْمَة: لام کا اسم مرۃ۔ کہا جاتا ہے جاء بلومة: اس نے قابل ملامت کام کیا ۔الملُومة: ملامت کیا ہوا۔ جسے لوگ ملامت کریں، امکان، توقع، تاخیر۔ کہا جاتا ہے لی فیه لومة: مجھے سے توقع ہے ۔اللُّوَمَة: بہت ملامت کرنے والا ۔اللُّوَّام: بہت ملامت کرنے والا ۔اللَّوَّامَة: بہت ملامت کرنے والا۔ النفس اللَّوَّامة: غلط کاری پر ملامت کرنے والا نفس۔ کہا جاتا ہے انت الوم من فلان: تو فلاں سے زیادہ اس بات کا حق دار ہے کہ تجھے ملامت کی جائے ۔المُتَلَوِّم (فا): برے کام کی وجہ سے قابل ملامت۔

۲۔لِیمَ به: کاٹا جانا ۔إِسْتِلَامَ إِسْتِلَامَةً إِلی ضیفه: مہمان سے اچھا سلوک نہ کرنا۔

۳۔لَوَّمَ تَلْوِیمًا لامًا: حرف 'لام' لکھنا ۔اللام جمع لامات: حرف تہجی جس کا ذکر شروع میں کیا جا چکا ہے ۔اللامِیّ: لام سے منسوب ۔لامیةُ العجم: طغرائی کا قصیدہ لامیہ ۔لامیة العرب: شنفری کا قصیدہ لامیہ۔

۴۔تَلَوَّمَ تَلَوُّمًا: بیماری کی جگہ (معلوم کرنے کے لئے اس) کا کھوج لگانا.....فی الامر: میں دیر کرنا۔ المُتَلَوِّم: حاجت پوری کرنے کا منتظر۔

۵۔اللام جمع لامات: خوف، وجود، نزدیکی، سخت چیز۔ اللامَة: خوف ۔اللامیون (ن): ایک قسم کا پودا جس کے پتے موٹے اور پھول سفید اور گلابی رنگ کے ہوتے ہیں۔ متروکہ مقامات پر بکثرت پایا جاتا ہے۔ پھولوں کے لئے کاشت کیا جاتا ہے۔ اس کی اہم قسم اللامیون الابیض ہے ۔اللامی (ز): درخت کی سفید رنگ کی گوند جو چبائی جاتی ہے ۔اللُّوم: خوف۔ اللُّوم: ہمہ والے اللؤم کا مخفف۔

لُومَان: اصلاحی قید خانہ، قید بامشقت (penal servitude) لُومَانجی: مجرم، اصلاحی قید خانہ میں داخل یا مقیم (immate of a penitentiary)

لون: لَوَّنَ تَلْوِینًا الشیءَ: کو رنگین کرنا ۔البسرُ: کھجور میں پکنے کا اثر ظاہر ہونا۔ کہا جاتا ہے: لَوَّنَ الشیبُ فیه: بڑھاپے کا بالوں میں ظاہر ہونا ۔تَلَوَّنَ الشیءُ: رنگدار ہونا، مختلف رنگ کا ہونا ۔الرجلُ: متلون مزاج ہونا ۔إِلْوَنَّ الوِنانًا: بمعنی تلوَّن۔ اللَّوْن جمع أَلْوَان: وہ چیز جو ایک چیز کو دوسری چیز سے ممتاز کر دے، رنگ، قسم۔ کہا جاتا ہے عنده لونٌ من الثیاب: اس کے پاس کپڑے کی ایک قسم ہے ۔تَنَاوَلَ کذا و کذا لونا من الطعام: اس نے ایسی ایسی قسم کا کھانا کھایا ۔اتی بالوان من الحدیث: اس نے کئی قسم کی باتیں کیں ۔التَّلْوِین: طرح طرح کے کھانے پیش کرنا، اسلوب کلام کا بدلنا ۔المُتَلَوِّن (فا): مُتَلَوِّن مزاج والا۔

لَوَّنَ ه: کو بوقلمون بنانا، میں مختلف رنگوں کے ٹکڑے لگانا، پچیکاری کرنا، کو رنگدار بنانا، رنگین بنانا، کو رنگنا، پر رنگ کرنا، کو ہلکا سا رنگ دینا، میں ہلکی سی جھلک پیدا کرنا، پر روغن کرنا، پر استرکاری کرنا (چہرے وغیرہ کا) بناؤ سنگار کرنا، (پر) سرخی لگانا ۔تَلَوَّنَ: رنگدار یا رنگین ہونا، ہلکا سا رنگ دار ہونا، رنگ فق ہونا، ایک رنگ آنا

ایک رنگ جانا، رنگ بدل جانا یا خراب ہو جانا، بوقلموں ہونا، متلون ہونا، ناپائدار ہونا۔.....لـون: رنگ رنگ آمیزی، کسی (رنگ کا) ہلکا سا روپ، ہلکا سا رنگ، جھلک، شائبہ، رنگ کی کمی بیشی (shade)، قسم، صنف، جنس، نمونہ، مثال، وضع ڈھنگ، صورت، خاص قسم کا کھانا (dish) روش۔ جمع الـوان: کی تمام اقسام (جب مضاف ہو) جیسے: الـوانُ الاطعمة: ہر طرح کے کھانے۔ مـخـتـلـفُ الالـوان: بوقلموں، متعدد رنگوں کا، گونا گوں، مختلف رنگوں کا، طرح طرح کا، کئی۔ جَلّٰی اَلْوانَہٗ: کے مختلف پہلو واضح کرنا، کو نمایاں کرنا۔ لَونِی: رنگدار، رنگین، رنگ کا، رنگ سے متعلق، رنگوں سے متعلق۔ تـلـویـن: رنگ دینا، رنگ کرنا دیکھئے لَوَّنَ۔ مُـلَـوَّن: رنگدار، رنگین، کئی رنگ کا، بوقلموں، منظر بدل آلے سے متعلق (kaleidoscopic)۔ مُتَلَوِّن: رنگ دار، رنگین، کئی رنگا، متعدد رنگوں کا، ہلکے رنگ والا، بوقلموں رنگینی والا، ضوبار، جھل مل کرنے والا، غیر مستقل، متلون مزاج، گھڑی میں کچھ گھڑی میں کچھ، غیر وضع دار، بے اصول، متزلزل، موجی، ترنگی، وہمی، خبطی، لہری۔

لوه: لَاهَ يَلُوهُ لَوهًا و لَوَهَانًا و تَلَوَّهَ السرابُ: سراب کا چمکنا، جھلک دکھانا۔ لوهُ السراب و لَوهته لُؤُوهته: سراب کی چمک۔ اللَاهَة (ح): سانپ۔

لَونجی و لَاوُنجی: خدمت گزار، غسل کے لئے خدمت گزار۔ لَونجية: گھر کی منتظمہ، خدمت گزار عورت، نوکرانی۔ لَونْدَا: لیونڈر lavender ماءُ اللَونْدَا: عطر لیونڈر، (لیونڈر ایک قسم کی خوشبو)۔

لوو: لَوَى يَلْوِى لَيًّا و لَيًّا و لَيَّانًا و لِيَّانًا ہٗ دَينَهٗ و بِدَينِه: (ع اور لام کلمہ و کے ساتھ): سے قرض میں ٹال مٹول کرنا۔ ـــ فلانًا بحقه: کے حق سے انکار کرنا۔ لَوِىَ يَلْوَى لَوًى النبتُ: نباتات کا خشک ہونا۔ القِدْحُ او الرملُ: تیر یا ریت کا ٹیڑھا ہونا۔ ت المعدةُ او الظهرُ: معدہ کا درد والا ہونا، کمر کا جھکنا، صفت مذکر: لَوٍ صفت مؤنث: لَـوِيَة۔ ـــ ت الـحـيَّةُ: سانپ کا کنڈلی مارنا۔ لَاوَى مُلَاوَاةً و لِوَاءً ت الـحـيّةَ الـحيّةَ: سانپ کا سانپ پر لپٹنا۔ اَلْوَى اِلْوَاءً بحق فلان: کے حق کا انکار کرنا۔ ـــ بـكلامه: کلام میں تبدیلی کرنا۔ ـــ بيده او بثوبه: ہاتھ یا کپڑے سے اشارہ کرنا۔ ـبه: کو لیجانا۔ ـــ بما فى الاناء: برتن کی چیز کو اپنے لئے خاص کرنا۔ بـهـم الدهرُ: زمانہ کا لوگوں کو ہلاک کرنا۔ ـ البقلُ: سبزی کا مرجھانا۔ الـنبتُ: نباتات کا خشک ہونا۔ ـــ القومُ:

لوگوں کا قطعہ ریت کے موڑ پر پہنچنا۔ ـــ الرجُلُ: خشک کھیتی والا ہونا، دوسرے کے لئے چھپا کر رکھا ہوا کھانا کھالینا، امیر لشکر کا جھنڈا سینا۔ ـــ الاميرُ لَهٗ لواءً: امیر لشکر کا کسی کے لئے جھنڈا نصب کرنا۔ ـــ فلانٌ اللواءَ: جھنڈا اونچا کرنا اور نصب کرنا۔ تَلَوَّى تَـلَوِّيًا الشيءُ: مڑنا۔ ـــ البرقُ فى السحاب: بجلی کا بادل میں چمکنا۔ ـــ تَلَاوَيَا: ایک دوسرے پر لپٹنا (جیسے سانپ وغیرہ کا دوسرے پر لپٹنا)۔ تَلَاوَوْا تَلَاوِيًا علـى فـلان: کے پاس جمع ہونا۔ اِلْتَوَى اِلْتِوَاءً القِدحُ او الرملُ: تیر یا ریت کا ٹیڑھا ہونا۔ ـ الشيءُ: مڑنا۔ لَوِيَّةً: دوسرے کے لئے کھانا چھپا کر رکھنا۔ ـــ عليه الامرُ: پرشوار ہونا۔ اِسْتَلْوَى بهـم الـدهـرُ: زمانہ کا لوگوں کو ہلاک و ویران کرنا۔ الـلاوى جمـع لَاوُون و لُوَاة فا۔ اللاوِيـاء (ن): ایک پودا۔ الـلِواء جمع اَلْـوِيَة و اَلْـوِيَات: جھنڈا (رایۃ سے چھوٹا) (اع): میجر جنرل۔ ـــ (فی التقسیم الاداری): ضلع، صوبہ، بریگیڈیر جنرل۔ کہا جاتا ہے: بعثوا بالسواء و اللِواء: انہوں نے مدد طلب کی۔ اللَوَاء (ح): ایک قسم کا پرندہ۔ اللَوَّة: بدشکلی۔ اللُوَى: باطل باتیں۔ الـلَوَى (مص): کمر کی خمیدگی، معدے کا درد۔ الـلِـوَى جمع اَلْـوَاء و اَلْـوِيَة: ریت کا موڑ یا ریت کا تنگ حصہ۔ الـلَـوِىّ: خشک یا مرجھائی ہوئی سبزی یا گھاس، خشک یا تر کے درمیان حالت کی گھاس۔ اللَوِىّ (ن): ایک درخت کہا جاتا ہے کہ رسیوں کی طرح اگتا ہے اور درختوں سے لپٹ جاتا ہے۔ اللَوِيَّة جمع لَـوَايَا: دوسرے کے لئے چھپایا ہوا کھانا۔ اللِيَّة: قرابتیں۔ الأَلْوَى: ٹیڑھا سینگ پیدائشی مڑی ہوئی دم، جمع لُـىّ۔ ـــ من الطريق: غیر معروف دور کا راستہ۔ کہا جاتا ہے: رَمَاهُ اللّٰـهُ بِـأَحْـوَى أَلْوَى: اللہ تعالیٰ اُسے بڑے سے بڑے مصائب میں مبتلا کرے۔ ـــ م لَيَّـاء: سخت جھگڑالو، جنگجو، تکلیف دہ، اکیلا، عزلت نشیں۔ الـلَيَّاء: الألْوَى کا مونث: زمین جو پانی سے دور ہو۔ الأَلْوَاء: وادی کے پہلو، ملک کے علاقے، اطراف۔

۲۔ اَلْوَى اِلْوَاءً فلانٌ: بہت تمنا کرنا۔

۳۔ الـلاوون و اللَاؤُو: الذين کی جمع۔ الـلات: ایک بت کا نام۔ اللاوِيـــاء: داغنے کا لوہا۔ اللَاوِىّ جمع لَاوِيُـون: لاوی بن یعقوب بن اسحٰق بن ابراہیم علیہم السلام کی طرف منسوب۔ سِفرُ اللاوِين: موسیٰ علیہ السلام کی پانچ کتابوں میں سے ایک کتاب۔ الـلَوَّة و الـلِيَّة: دھونی دینے کی عود۔ اللَوَى: بمعنی اللاتی

جو التی کی جمع ہے۔ اللَوِىّ: لَو سے منسوب۔

لَوَى ـلَيًّا لُوِيًّا ہ: کو موڑنا، جھکانا، خم کرنا، بل دینا، مروڑنا، توڑنا، مروڑنا، لپیٹنا، کا حلیہ بگاڑنا، کو مسخ کرنا، کی غلط تاویل کرنا، (سر) موڑنا، (منہ) پھیرنا۔ ـــ علی: کی طرف رخ کرنا، کی طرف توجہ کرنا، کا سامنا کرنا، کو یاد کرنا، کے متعلق فکر مند ہونا، کی طرف توجہ کرنا۔ لَوَى فِيـه اللسـان: کی غیبت کرنا، کی برائی کرنا۔ لايـلوى علی شیء: کسی چیز کی پرواہ نہ کرنا، از حد غیر محتاط ہونا۔ لَيًّا و لَيَّانًا ہ عن: کو سے چھپانا، کو سے صیغہ راز میں رکھنا۔ لَـوِىَ ـلَـوًى: ٹیڑھا ہونا، جھکا ہوا ہونا، خمیدہ ہونا، لوٹ پوٹ ہونا، بل کھانا، چکر کھانا، بیل کا چڑھنا، کنڈلی مارنا، (سانپ وغیرہ کا)۔ لَوَّى ہ: کو موڑنا، جھکانا، خم کرنا، بل دینا، مروڑنا، توڑنا، مروڑنا، پیچیدہ کرنا، الجھانا، میں الجھاؤ پیدا کرنا۔ اَلْوَى ہ/ب: کو موڑنا، بل دینا، جھکانا۔ ـــ ہ عن: کو سے ہٹانا، پھیرنا، موڑنا۔ ـبيده: ہاتھ ہلا کر اشارہ کرنا۔ ـ ہ: (جھنڈ) اونچا کرنا، اٹھانا۔ ـ ب: کو لیجانا ہٹانا، دور کرنا۔ اَلْوَى عنان الشیء عن: کو سے ہٹانا، پھیرنا، موڑنا، سے روکنا، باز رکھنا۔ ـــ: قابو میں رکھنا۔ تَـلَوَّى: بٹا ہوا ہونا، بل دیا ہوا ہونا، مروڑا ہوا ہونا، چکر دار ہونا، پیچ در پیچ ہونا، پیچیدہ ہونا، پیچ دار ہونا، جھکا ہوا ہونا، ٹیڑھا ہونا، موڑ والا ہونا، مڑنا، بل کھانا، بل کھاتے ہوئے جانا، کنڈل مارنا، بل کھاتے ہوئے چلنا، لوٹ پوٹ ہونا، پیچ و تاب کھانا، ہوشمندی اور چالاکی کا مظاہرہ کرنا۔ اِلْتَـوَى: جھکا ہوا ہونا، مڑا ہوا ہونا، بل دیا ہوا ہونا، بٹا ہوا ہونا، بل دیا ہوا ہونا، مروڑا ہوا ہونا، بل کھاتے ہوئے جانا، میں پیچ و خم ہونا، لپٹنا، چھپا ہوا ہونا، مروڑا جانا، بل دیا جانا، اینٹھنا، بد شکل ہونا، ہٹ جانا، نکل جانا۔ ـــ عن: کو چھوڑ دینا۔ ـــ علی: کے لئے مشکل ہونا یا ہو جانا، الجھا ہوا ہونا یا ہو جانا، پیچیدہ ہونا یا ہو جانا۔ لَـىُّ الشيشة: حقہ کی لچکدار نلکی۔ لایعرف الـحىَّ من اللىّ: اسے سانپ اور پانی دینے والی باغ کی نرم نالی میں تمیز نہیں، اسے بارش سے نکل کر اندر آنے کا بھی ہوش نہیں۔ لَوًى جمع اَلْواء: (پیٹ کا) مروڑ، قولنج، درد شکم، تکلیف درد، سختی۔ قاسی الالـواء و الـلأواء: ہزاروں موتیں مرنا۔ لَوًى جمع اَلْواء و اَلْوِيَه: خمیدگی، لِواء جمع اَلْوِيَة و اَلْوِيات: جھنڈا، علم، پرچم، بریگیڈ (فوج کا) (brigade)، میجر جنرل، ریئر ایڈمرل rear admiral، صوبہ، ضلع (عراق میں ملک کے ۱۴ الواء ہیں)۔ امیـرُ الـلـواء: بریگیڈیر جنرل۔ لـواء جوی: ہوائی فوج کا بریگیڈ۔

عَقَدَ لواءَ شیء: کسی چیز کی بنیاد رکھنا، کسی چیز کو شروع کرنا، کسی چیز کو وجود میں لانا، کسی چیز کی تخلیق کرنا، کو بنانا، کا باعث ہونا، کو ابھارنا، کا باعث بننا۔ البارجة المعقود لواء ها للامیرال: امیرالبحر کا (پرچمی) جہاز۔ عُقِدَلَه لواءُ المجد زالنصر اسے شہرت (فتح) کالارل انعام میں دیا گیا۔ غیرُ لاوٍ علی: وہ سے لاپرواہے۔ مُلْتَوًى جمع مُلْتَوِيَات: (سڑک کا) موڑ، پیچ بل، گولائی، خم۔

لوی: لَوَى (ع کلمہ و اور کلمہ لام ی سے) يَلْوِي لَيًّا و لَوِيًا و لُوِيًّا الحبلَ: رسی بٹنا، موڑنا۔ ـــ الغلامُ: لڑکے کا بیس سال کا ہونا۔ ـــ عن الامر: میں سستی کرنا۔ کہا جاتا ہے لَوَتِ اللیالی کفَّهُ علی العصا: راتوں نے اسے بوڑھا کر دیا۔ ـــ لَيًّا و لَيَّانًا امرُهُ عنی: اس نے اپنی بات مجھ سے پوشیدہ رکھی۔ ـــ سِرَّهُ: راز چھپانا، بھید کو صیغہء راز میں رکھنا۔ الحزنُ قلبَهُ: غم کا دل کو پھیر دینا۔ ـــ علیه: کی طرف جھکنا اور اس کا انتظار کرنا۔ کہا جاتا ہے مَرَّ لایلوی علی احد: وہ بغیر رکے اور انتظار کئے گزر گیا۔ ـــ رأسَهُ او برأسه: سر کو پھیر لینا، اعراض کرنا ـــ ت الناقة بذنبها: اونٹنی کا اپنی دم کو ہلانا۔ ـــ فلانا علی فلان: ایک کو دوسرے پر فضیلت دینا۔ کہا جاتا ہے فلانٌ لا یلوی ظهرَه: کسی کی سختی کا اظہار کرنا ہو تو کہتے وہ اپنی پیٹھ نہیں موڑتا۔ لَوَّى تَلْوِيَةً علیه الامرَ: پر کام مشکل کر دینا۔ کہا جاتا ہے لَوَّى اعناق الرجال: وہ غالب آ گیا۔ اَلْوَى إلْواءً برأسه: سر کو جھکانا۔ ـــ ت الناقة بذنبها: اونٹنی کا اپنی دم کو ہلانا۔ تَلَوَّى تَلَوِّيًا الحبلُ: رسی کا بٹنا۔ ـــ ت الحیّة: سانپ کا کنڈلی مارنا۔ اِلْتَوَى اِلْتِواءً الحبلُ: رسی کا بٹنا۔ ـــ الامرُ: مشکل ہونا۔ ـــ عن الامر: میں سستی کرنا۔ اللَّيَّة جمع لِوًى: لَوَى کا اسم مرہ۔ مُلْتَوَى الوادی: وادی کا موڑ۔ المَلاوی: پیچ دار راستے۔ کہا جاتا ہے بسلکو الملاوی: وہ پیچ دار راستوں پر چلے۔

لیأ: أَلْيَأ إلْيَاءً ت الناقة: اونٹنی کا آہستہ چلنا۔

○ لِيَاء: شارک مچھلی جس کا گوشت لذیذ ہوتا ہے۔

لیت: لاتَ یلیتُ لیتًا هُ عن كذا: کو سے ہٹانا، روکنا۔ ـــ زیدًا حقَّهُ: زید کے حق کو کم کرنا۔ اَلاتَ إلاتَةً ہ عن کذا: کو سے ہٹانا، روکنا۔ کہا جاتا ہے ما الاتَهُ من عمله شیئا: اس نے اس کے کام میں سے کچھ کم نہیں کیا۔

۲۔ لات: دیکھیں لات۔ اللِیت جمع لِیات: گردن کا پہلو۔ تثنیہ لِیتان ہے۔ لَیْتَ: عموماً ناممکن کی تمنا کا حرف ہے۔ جیسے لیت الشباب یعود: کاش جوانی لوٹ آئے، کسی قدر ممکن الحصول تمنا کے لئے بھی آتا ہے: جیسے لیتَ العلیلَ صحیحٌ: کاش بیمار تندرست ہو جائے، یہ اسم کو نصب اور خبر کو رفع دیتا ہے۔ ماحرفیة سے مل کر اسماء کے ساتھ خاص ہونے سے بند نہیں ہوتا اس لئے لَیْتَما قام زید نہیں کہا جاتا۔ یائے متکلم سے متصل ہو تو کہا جاتا ہے لیتنی و لیتی لیکن موخر الذکر نادر ہے۔

○ لَیْتَ و یالَیْتَ: کاش۔ لیتنی مِتُّ لأجلك: کاش میں تمہارے لئے مرجاتا۔ لیته کان هنا: کاش وہ یہاں ہو۔ یا لیتَ کان یذهب: کاش وہ چلا جاتا۔ لیتَ شِعری: کاش میں جانتا۔ لِیتَرجِیَه جمع لترجیات: عیسائیوں کی دعاؤں کی کتاب، عیسائیوں کی نماز (کی ترکیب) (liturgy)۔ لِیتوانیا: لیتھوانیا (ملک کا نام)۔ لِیتوانی: لیتھوانیا کا باشندہ Lithuanian

لیث: اِلیَثَ تَلْیِیثًا و لُیِّثَ وتَلَیَّثَ تَلَیُّثًا الرجلُ: شیر کی مانند ہونا۔ لایَثَ مُلایَثَةً ہ: سے شیر جیسا معاملہ کرنا، میں شیر کی صفت پر فخر کرنا۔ اِسْتَلْیَثَ: شیر کی مانند ہونا۔ اللائث (ح): شیر۔ اللَیْث جمع لُیُوث و مَلْیَثَة (ح): شیر، طاقت اور شدت۔ اللَیْثَة جمع لَیْثات (ح): شیرنی (ح): مضبوط اونٹنی۔ الأَلْیَث م لَیْثاء جمع لِیث: بہادر۔ کہا جاتا ہے هو الْیَثُ اصحابه: وہ اپنے ساتھیوں سے زیادہ مضبوط اور قوی ہے۔ المِلْیَث: مضبوط قوی۔ المُلَیَّث: موٹا، چربی دار۔

۲۔ اللَیْث جمع لُیُوث و مَلْیَثَة (ح): مکڑی کی ایک قسم، خوش بیان بلیغ۔

لیس: لَیِسَ یَلْیَسُ لَیَسًا الرجلُ: بہادر ہونا۔ تَلَیَّسَ الرجلُ: صاحب طاقت وقوت ہونا۔ الألْیَس م لَیْساء جمع لِیس: بہادر، نڈر، بے خوف، بیباک (ح)، شیر، اونٹ جو ہر قسم کا بوجھ اٹھا لے۔ کہا جاتا ہے قوم لِیسٌ و لُوسٌ: سخت قوم۔

۲۔ لَیِسَ یَلْیَسُ لَیَسًا عنه: سے غافل ہونا۔ تَلایَسَ تَلایُسًا عنه: سے چشم پوشی کرنا۔

۳۔ لَیْسَ: حال کی نفی اور قرینہ سے غیر حال کی نفی کرنے کا لفظ۔ جیسے لَیْسَ خلقُ اللّٰه مِثلَه: اللہ تعالیٰ کی مخلوق اس جیسی نہیں، یہ غیر منصرف فعل ہے اس کا وزن فَعِلَ لیکن عین کلمہ ساکن ہو گیا ہے، اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتا ہے جیسے کان اپنے اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتا ہے۔ جیسے لَیْسَ زیدٌ قائما: زید کھڑا نہیں، اس کی خبر کو مقدم کرنا جائز نہیں۔ اس سے استثناء کے معنی میں استعمال کیا جاتا ہے جیسے جاء نی القوم لیس زیداً: زید کے سوا سب لوگ میرے پاس آئے، اس کے اسم کے بعد الا بھی آتا ہے لیس الطیبُ الا المشك: خوشبو تو صرف مشک ہے۔ جملہ فعلیہ پر آنے کی مثال: لیس یقوم زیدٌ: زید کھڑا نہیں، مبتداء اور خبر پر آنے کی مثال لیس زیدٌ قادمٌ: لیس کی خبر پر نفی پر زور دینے کے لئے ب آتی ہے جس سے اس کا لفظ مجرور ہو جاتا ہے، اگرچہ محلاً منصوب ہوتا ہے۔ جیسے لیس اللّٰه بظالم: اللہ تعالیٰ ظالم نہیں۔

۴۔ لَیِسَ الشیءُ بالشیء: ایک چیز کا دوسری سے چمٹنا یا چپکنا (عوام کی زبان میں)۔ اللَیْسِین: (جس کے ایک قطعہ کو لَیْسِینَة کہا جاتا ہے) ناکارہ ریشم، ریشم کی ردی (عوام کی زبان میں) الألْیَس م لَیْساء جمع لِیس: گھر پر ہی رہنے والا۔ کہا جاتا ہے اِبلٌ لیس علی الحوض: تالاب سے جدا نہ ہونے والے اونٹ۔ المَلایِس: سست رو۔

۵۔ تَلایَسَ تَلایُسًا الرجلُ: اچھے اخلاق والا ہونا۔ الألْیَس م لَیْساء جمع لِیس: خوش خلق۔

○ لیس ب: نہیں ہے وہ (کوئی چیز یا شخص)۔ لیس الا: صرف، اور کچھ نہیں، اس کے سوا کچھ نہیں۔ لیس ...... سوی: صرف، محض، نرا، اور کچھ نہیں۔ لیس علی شیءٍ من الحقیقة: اس میں ذرہ بھر صداقت نہیں۔ لیس۔ فقط ...... بل: یہی نہیں، بلکہ...... بھی۔ لیس لنا شیء: ہمارے پاس کچھ نہیں۔ لیس له أن: اس کو کوئی حق نہیں کہ، اسے نہیں چاہئے کہ۔ لیس من: سے متعلق نہیں، سے متعلق نہ ہونا۔ ألَیْسَ کذلك: کیا ایسا نہیں۔ لستُ بفاعل: میں یہ نہیں کر سکتا۔ لَیَسَ: بہادر ہونا، دلاور ہونا، باہمت ہونا، جرات مند ہونا، دلیر ہونا، شجاع ہونا۔ الَیَس: دلیر، شجاع، بہادر، باہمت، جرأت مند۔ لیسانس: سند یافتہ ہونے کی ڈگری۔

لیص: لاصَ یَلیصُ لَیصًا: ایک طرف ہونا، یکسو ہونا، مائل ہونا، جھکنا۔ ـــ الشیءَ: کو نکالنے کے لئے ہلانا۔ اَلاصَ إلاصةً الشیءَ: کو نکالنے کے لئے ہلانا۔ ـــ فلانا عن كذا: کو سے پھسلانا، کے لئے ورغلانا۔

لیط: لاطَ یَلیطُ لَیطًا: چمٹنا۔ ـــ الشیءُ بقلبه: محبوب ہونا، دل سے چپکنا۔ ...... فلانا بفلانٍ: کو سے لاحق کرنا۔ کہا جاتا ہے ما یلیط به النعیم: اسے آسائش راس نہیں۔ لَیَّطَ تَلییطًا ہ به: کو سے

جوڑنا۔ الاطَ إلاطةً ہ: کو چپکانا۔ السِّلِيَاط: سیمنٹ، چونا، رنگ، سوت۔ اللَّيط (مص): رنگ۔ اللِّيط: رنگ، عادت، کھال، ہر چیز کا چھلکا۔ کہا جاتا ہے: اتیتُه ولیطُ الشَّمس لم یُقشر: میں اس کے پاس صبح صبح آیا جب ابھی سورج کی لالی ختم نہیں ہوئی تھی۔ اللِّيطة جمع لِيط و لِياط و اليَاط: نرکل کا چھلکا، کمان، نیزے کا ڈنڈا۔

٢۔ لاط یَلیط لیطا اللّٰهُ فلانًا: اللہ کا کسی کو لعنت کرنا۔

ليع: لاعَ يَليعُ لَيعَانًا: تھکنا، اکتانا، بزدل ہونا، گھبرانا۔ ۔ لوعَةً ولَيعَةً الجوعُ فلانًا: بھوک کا کسی کو سوزش میں مبتلا کرنا۔ الاعَ: تنگ دل ہونا، زچ ہونا۔ ريحٌ لِيَاعٌ: سخت یا گرم ہوا۔ اللَّيعَة: لاع کا اسم مرۃ۔ لَيعَةُ الجوع: بھوک کی شدت، بھوک کی جلن۔

ليغ: ١۔ لاغَ يَليغ لَيغَا الشيءَ: کو پرے پھسلانا، ورغلانا۔ ۔ الشيءَ: کو لینے کیلئے پھسلانا۔ الأليغ م لَيغَاء جمع لِيغ: صاف بات نہ کر سکنے والا، اس سے ضرب المثل ہے: دَرّي بما عندك يااليغاء: یعنی دل کی بات کھل کر بتا۔ یہ ضرب المثل اس کے لئے بولی جاتی ہے جو دل کی بات چھپاتا ہو۔

٢۔ تَلَيَّغ تَلَيُّغَا: بے وقوف ہونا۔ اللِّيَغ: کامل حماقت۔ اللِّيَاغة: بے وقوف، احمق۔ کہا جاتا ہے: رَجُلٌ لِيَاغَةٌ: بے وقوف مرد۔ الألْيَغ م لَيغَاء جمع لِيغ: بے وقوف۔

٣۔ کہا جاتا ہے: طَعَامٌ سَيّغٌ لَيّغٌ: خوشگوار خوش ذائقہ کھانا۔

ليف: ١۔ لافَ يَليفُ لَيفًا الطعامَ: کھانا کھانا۔

٢۔ لَيَّفَ تَلييفًا ت فسيلةُ النخل: کھجور کے پودے کا زیادہ اور موٹی چھال والا ہونا۔ ۔ فلانُ الليفَ: ليف کو بنانا۔ المُلَيِّفُ فلانًا: مالشیے کا کسی کے بدن کو کھجور کے ریشے سے ملنا، اسفنج سے ملنا۔ اللِّيف واحد لِيفة: کھجور وغیرہ کی چھال، ریشہ۔ اللِّيفاني: کھجور کی چھال کے مشابہ، اسفنجی، لمبی داڑھی والا۔ لحية لِيفانيّة: گھنی داڑھی۔ المُلَيِّف: حمام کا ملازم جو بدن ملنے پر مقرر ہوتا ہے۔

○ لَيَّفَ ہ: کو کھجور کے ریشے سے ملنا۔ تَلَيَّفَ: ریشے بنانا، ریشہ دار ہونا۔ لِيف اسم جمع واحد لِيفة جمع ألْيَاف: ریشے۔ ليف هندي: ناریل کے ریشے، ناریل کے ریشوں کی رسی۔ ألْيَافُ الكتان: پٹ سن کے ریشے۔ لِيفَة: ریشہ، کھجور کے ریشوں کا گچھا جو برش کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ لِيفَةُ الاستحمام: نہانے کا اسفنج۔ لِيفي و ليفاني: ریشہ دار۔

ليق: ١۔ لاقَ يَليق لَيقًا و لَيقةَ الدواةَ: دوات میں صوف ڈالنا، روشنائی کو ٹھیک کرنا، ایسی دوات مَلِيقَة۔ ــــ ت الدواةُ: روشنائی کا دوات کے صوف سے چمٹ جانا۔ ــــ لَيقًا و لِيَاقَةً و لَيَاقًا و لَيعقَانًا بفلان: کے پاس پناہ لینا، سے چمٹنا۔ کہا جاتا ہے: مَالِقتُ بعدك بارضٍ: تمہارے بعد میں کہیں نہیں ٹکا۔ هذا امرٌ لا يليق بك ولا يَلِيقُكَ: یہ کام تمہارے مناسب نہیں، تمہیں زیب نہیں دیتا۔ فلانٌ لا يليق ببلد: فلاں شخص کسی شہر میں نہیں ٹھہرتا۔ ــــ به الثوبُ: کپڑے کا کسی کے موزوں و مناسب ہونا۔ کہا جاتا ہے: مايليق ان تفعل كذا: تیرے لئے ایسا کرنا مناسب نہیں۔ لَيَّقَ الطعامَ: کھانے کو نرم کرنا۔ ـالثريدَ بالسمن: ثرید میں زیادہ گھی ڈالنا۔ الاقَ إلاقةً الدواةَ: دوات میں صوف ڈالنا، دوات کی روشنائی کو ٹھیک کرنا۔ ــــ فلانًا بنفسه: فلاں کو اپنے ساتھ لگا لینا۔ کہا جاتا ہے: ما الاقتني البصرةُ: میں بصرہ میں نہیں ٹھہرا۔ فلانٌ لا يُليقهُ بلدٌ: کوئی شہر اُسے اپنے سے منسلک نہیں کرتا۔ فلانٌ ماتليق يدُهُ شيئًا: فلاں کے ہاتھ میں کوئی چیز نہیں ٹھہرتی۔ هذا سيفٌ لا يليق شيئًا: یہ تلوار جس کو چھوتی ہے کاٹ ڈالتی ہے۔ اِلْتَاقَ اِلْتِيَاقًا له: سے چمٹا رہنا، کے ساتھ ساتھ رہنا۔ ـ فلانٌ بفلان: فلاں شخص کا فلاں شخص سے دوستی کرنا، کہا جاتا ہے: اِلْتَاقَ قلبي بفلان: میرا دل اس پر آ گیا، مجھے اس سے محبت ہو گئی۔ اِسْتَلاقَ ہ به: کو کے ساتھ جوڑ دینا۔ اللِّيق: ایک سیاہ چیز جو سرمہ میں ڈالتے ہیں۔ اللِّيقة جمع لِيَق: لاقَ کا اسم: دوات کا صوف، چکنی مٹی دیوار وغیرہ لیپنے کے لئے۔ اللَّيَاق: مستقل مزاجی، چراگاہ۔ وجهٌ مُلْتَاقٌ: خوبصورت پیارا چہرہ۔

٢۔ اِلْتَاقَ اِلْتِيَاقًا الرجلُ: مستغنی ہونا۔

٣۔ اللِّيَاق: آگ کا شعلہ۔ اللِّيق: بادل کے متفرق ٹکڑے۔

٤۔ لَيْقَنَ الشيءَ: پر لَيْقُونه کی تہ چڑھانا۔ ليقونه ایک روغن کا نام ہے۔

○ لاقَ ـ لَيقًا ب: کے لئے موزوں ہونا، کو زیب دینا، سجنا، پھبنا، کے لئے مناسب ہونا، کے شایاں ہونا، کے لئے ٹھیک ہونا، کے لائق کے قابل ہونا، پر فٹ آنا، کے لئے فٹ ہونا ــــ کپڑے کا سجنا، پھبنا، فٹ ہونا۔ لِيقَة جمع لِيَق: صوف جو دوات میں ڈالا جاتا ہے، پوٹین، چکنی مٹی، گارا، چونا۔ لَيَاقَة: موزونیت، مناسبت، سلیقہ، شائستگی، شعور، قابلیت، مہارت، صلاحیت، کمال، لیاقت، کارگزاری، کارکردگی، استعداد، اہلیت، استحقاق، خوبی، صحیح سلوک، بے داغ چال چلن، طور طریقہ، اچھے اطوار۔ مُخِلٌّ باللياقة: نامناسب، نامعقول، ناشائستہ، ناموزوں، غیر شایان شان۔ ألْيَق: زیادہ موزوں، زیادہ مناسب، زیادہ ٹھیک زیادہ برمحل، زیادہ فٹ (ب کے لئے)۔ لائق: موزوں، مناسب، ٹھیک برمحل، شایان شان، خوش، زیبا، مطابق موافق، فٹ، قابل، لائق، سزاوار، مستحق، قابل تعریف۔

ليل: لايَلَ مُلايَلَةً ہ: کو ایک رات کے لئے اجرت پر لینا۔ کہا جاتا ہے: عامَلَهُ مُلايَلَةً: اس نے اس کے ساتھ رات کے لئے وہی معاملہ کیا جو اس نے دن کے لئے کیا تھا۔ الَالَ إلالاً و ألْيَلَ اِلْيالاً القومُ: لوگوں کا رات میں داخل ہونا۔ لَيلٌ لائلٌ: لمبی اور سخت تاریک رات، مہینہ کی سب سے زیادہ تاریک رات۔ اللَّيل: سورج کے غروب ہونے سے فجر کے طلوع تک کا وقت یا سورج نکلنے تک کا وقت۔ مذکر و مؤنث جمع لَيَالي۔ لَيَائِل بھی کہا جاتا ہے۔ یہ بھی کہا گیا کہ الليل واحد ہے جمع کے معنی میں۔ اور اس کا واحد لَيلَة ہے جیسے ثمر کا واحد ثمرہ ہے۔ یہ بھی کہا گیا کہ الليل الليلة کی مانند ہے جس طرح عشی اور عشيّة۔ الليلة جمع لَيلات: بمعنى الليل یا اس کا واحد جیسے اوپر بیان ہوا۔ اللَّيلِيّ: رات کی طرف منسوب، رات کا سفر پسند کرنے والا۔ لُيَيلَى الخمر: شراب کی سرگرانی یا نشہ کی ابتداء۔ أمُّ لَيلَى: سیاہ رنگ کی شراب۔ لَيلَة لَيلى: طویل سخت تاریک رات۔ لَيلَة لَيلاء: طویل سخت تاریک رات۔ لَيلٌ أليَلُ و مُلَيَّلٌ: طویل سخت تاریک رات۔

○ لَيالي: لَيلاً: رات کو۔ لَيلَ نهارَ: دن رات۔ لَيلَة جمع لَيلات و لَيالٍ و لَيائِل: رات (دن کے مقابلہ میں) شام۔ الليلةَ: آج رات۔ بينَ ليلةٍ و ضحاها: ایک رات پہلے، رات کی رات۔ ليلة أمسِ: گزشتہ رات، گزشتہ شام۔ لَيلة الدُّخلة: شب عروسی۔ لَيلة راقصة: شام کا ناچ، شام کا رقص۔ ليلة زاهِرة: شام کی دلفریب پارٹی۔ ليلة شادِيَة: صوتی موسیقی کی محفل۔ ليلة لَيلاء: تاریک رات۔ في ليلةٍ لَيلاء: رات کی تاریکی میں، رات کے پردوں میں۔ ليلةُ القدر یا ليلة القضاء: وہ رات جس رات قرآن کا نزول ہوا، ٢٦ اور ٢٧ رمضان کی درمیانی رات۔ ليلة المعراج: ٢٧ رجب کی رات جب اللہ تعالیٰ کے پیغمبر نے سات آسمانوں کا سفر کیا۔

لَیلۃُ نصف الشعبان: ۱۴ اور ۱۵ شعبان کی درمیانی رات جب عام عقیدہ کے مطابق زندگی کا آسمانی درخت ہلایا جاتا ہے اور آئندہ سال مرنے والوں کے پتے گر جاتے ہیں۔ لَیلۃُ النُّقْطَۃِ: ۱۷ جون کی رات جب آسمان سے ایک معجزنما قطرہ گرتا ہے اور دریائے نیل کے سالانہ چڑھاؤ کا سبب بنتا ہے۔ لَیْلَتَئِذٍ: اُس رات، اُس شام کو۔ لَیْلِیّ: رات کا یا کو، شبینہ، شبانہ، (ہر) رات کا، شام کا۔ لَیْلیٰ: ایک عورت کا نام۔ کُلٌّ یَبْکِیْ (یُغَنِّی) علی لیلاہُ: ہر کوئی اپنی ہی راگ الاپتا ہے، جیسا اچھا لگے کرتا ہے۔ اپنی چاہت کی پیروی کرتا ہے۔ کُلٌّ یَدَّعِیْ وَصْلاً بِلَیلاہ: ہر شخص دعویٰ کرتا ہے کہ وہ منتخب کیا گیا ہے، ہر ایک اپنے طریقے سے شیخی بگھارتا ہے۔ لَیْلَک: ایک چھوٹی جھاڑی جس کے خوشبودار پھول گچھوں کی صورت میں اگتے ہیں۔

لِیْمَان جمع لِیْمَانات: بندرگاہ، اصلاحی قید خانہ۔

لیم: اَلْلِیْم: صحیح شکل و شباہت میں کسی سے مشابہ۔ کہا جاتا ہے هو لِیْمُہُ: وہ قد، شکل اور جسمانی ساخت میں اس جیسا ہے۔ اَللَّیْمُون (ن): لیمو۔ (درخت اور پھل)۔ اللیمونُ الحلو (ن): مالٹے سے مشابہ پھل کا درخت، جس کا رس مغربی ممالک میں بہت پسند کیا جاتا ہے۔ اللیمونُ الحامِض (ن): کھٹا نیبو (کا درخت)۔ اللیمون الهندی (ن): ایک درخت جس کا پھل بڑا اور مالٹے کی طرح گول ہوتا ہے اور امریکا میں چینی ملا کر کھایا جاتا ہے۔

○ لَیْمُون: (اسم جمع واحد لیمونة) جمع لَیمونات: نیبو، لیموں، لیموں کا درخت۔ شراب اللیمون: لیمونیڈ، ترنجاب (lemonade)۔

لین: لَانَ یَلِیْنُ لِیْنًا و لَیَانًا و لِیْنَۃً: نرم ہونا، ملائم، ہموار ہونا۔ صفت لَیِّن و لَیْن۔ اسم اللِیَان ہے۔ لَیَّنَ تَلْیِیْنًا الشیءَ: کو نرم کرنا، ملائم کرنا، ہموار کرنا۔ لَایَنَ مُلَایَنَۃً و لِیَانًا ہُ: سے نرمی کرنا، نرم برتاؤ کرنا، چاپلوسی کرنا، کو پھلانا۔ اَلَانَ اِلَانَۃً الشیءَ: کو نرم و ملائم بنانا۔ کہا جاتا ہے اَلَانَ للقوم جناحَہُ: اس نے لوگوں سے نرم برتاؤ کیا۔ اَلْیَنَ اِلْیَانًا الشیءَ: کو نرم کرنا۔ تَلَیَّنَ تَلَیُّنًا الشیءُ: نرم ہونا۔ — لفلان: سے چاپلوسی کرنا۔ اِسْتَلَانَ اِسْتِلَانَۃً الشیءَ: کو نرم جاننا، نرم پانا۔ اَللَّیَان (مص): زندگی کی آسودگی، نازونعمت کی زندگی۔ کہا جاتا ہے هو فی لَیَانٍ من العیش: وہ آسودگی و نازونعمت کی زندگی گزار رہا ہے۔ اللَیِّن جمع لَیِّنُون: نرم۔ رجل هَیْنٌ لَیْنٌ: سادہ اور نفیس مرد۔ اللِیْن (مص) واحد لِیْنَۃ: عجوہ کے علاوہ ہر کھجور کا درخت۔ اللَیِّنَۃ: لَیِّن کا مؤنث، لان کا اسم مرۃ۔ تکیہ۔ اللِیْنَۃ (مص): لان کا اسم نوع، کمزوری، ڈھیلاپن۔ اللِیْقَۃ: نرمی۔ اللَیِّن جمع لَیِّنُون و اَلْیِنَاء: نرم۔ الأَلْیَن جمع اللِیْن: نرم، بہت نرم۔ المَلْیَنَۃ: نرمی، مہربانی، عاجزانہ طبیعت۔ کہا جاتا ہے: انه لذو مَلْیَنَۃٍ: وہ نرمی و مہربانی والا ہے۔ المُلَیِّن من الادویۃ: قبض کشا دواء۔

۲۔ اللَیْنُوفَر (النیلوفر) (ن): کنول کا پھول۔

○ لَایَلِیْنُ: سخت، نا ملائم، نہ جھکنے والا۔ لَانَتْ قَنَاتُہُ: اپنے آپ کو مطیع ظاہر کرنا، نرم ہونا، جھک جانا، دب جانا۔ لِیْنُ القیاد: تربیت پذیری، اصلاح پذیری۔ حروفُ اللِیْن: (ا، و اور ی)۔ لَیِّنُ العریکَۃ: نیک دل، سلیم الطبع۔ لَیِّنُ القیاد: اثر پذیر، قابو میں آ جانے والا، فرماں پذیر، مطیع، اطاعت شعار۔ بطنہُ لَیِّن: وہ اسہال میں مبتلا ہے۔ لَیُونَۃ الجانب: متسارعی فرماں برداری، اطاعت۔ مُلَیِّنَات: قبض کشا دوائیں، مُلَیِّن دوائیں۔

لیہ: لَاہَ یَلِیْہُ لَیْہًا: چھپنا، چھپا ہوا ہونا، بلند ہونا، اونچا ہونا۔

لیو: اللِیْوَان: ایوان، محل، کشادہ فراخ مکان، جو ہر سہ جہات سے گھرا ہوا ہو (فارسی لفظ)۔

لیی: اللِیَاء: ایک قسم کا سفید غلہ۔ اللَیَّاء: پانی سے دور واقعہ زمین۔

# م

م۔ تلفظ میم۔ حروف تہجی کا ۲۴واں حرف۔ یہ حروف شفویہ میں سے ہے۔ اور حروف ابجد میں ۴۰ کے برابر ہے۔ جمع مذکر پر دلالت کرتا ہے جیسے ذلکم بما کنتم تستکبرون فی الارض۔ کبھی حرف قسم کے طور پر اللہ تعالیٰ کی جلالت سے مخصوص ہوتا ہے۔ جیسے: مالله لأفعلنّ۔ کبھی حرف جر کے بعد استفہام کے اسم کے طور پر آتا ہے۔ جیسے بِمَ و علامَ۔ اس کی اصل ما استفہامیہ ہے۔ اس پر فتحہ آتی ہے۔

○ ما: کیا؟۔ اِلی مَ: کدھر (کو)؟ کہاں؟ کس راستے؟ بِمَ: کس کے ساتھ؟ جس سے کہ؟ لِمَ: کیوں؟ کس لئے؟ حتّی ما: کتنی دُور؟ کس مقام تک؟

ما: ۱۔ حرف نفی جیسے: ماھذا بشرا (یہ انسان نہیں)۔ ۲۔ حرف زائد: جیسے فبما رحمةٍ من اللّٰه لِنتَ لھم۔ پس خدا کی رحمت سے تو ان کے لئے نرم ہوا (یعنی برحمة من اللہ کے معنی ہیں) ۳۔ حرف کافہ عن العمل جیسے: کانماً یساقون اِلی الموت (گویا وہ موت کی طرف ہانکے جاتے ہیں)۔ ۴۔ حرف مصدر جیسے: وضاقت علیھم الارض بمارحبت (ای برحبھا) باوجود فراخ ہونے کے زمین ان پر تنگ ہوگئی۔ ۵۔ مصدریہ کے ساتھ وقت ملحوظ ہوتا ہے، اور مصدریہ ظرفیہ کہلاتا ہے، جیسے: واوصانی بالصلوٰة والزکاة مادمتُ حیًّا (اس نے مجھے زندہ رہنے تک نماز اور زکوٰۃ کا حکم دیا یا اس نے مجھے اس وقت تک نماز قائم کرنے اور زکوٰۃ دینے کا حکم دیا جب تک میں زندہ رہوں۔ گویا عربی میں کہا گیا مدةَ دوامی حیاً (زندہ رہنے تک یا اس وقت تک جب تک میں زندہ رہوں) ۶۔ اسمیہ استفہامیہ اور اس سے غیر عاقل کے متعلق سوال کیا جاتا ہے جیسے: ماعندك (تیرے پاس کیا ہے۔ اور عاقل کی صفات کے بارے میں بھی اس کے ذریعے پوچھا جاتا ہے جیسے: مازیدٌ (زید کیا ہے؟) تو مثلاً جواب میں کہا جائے گا: عاقلٌ او احمقُ: عقل مند ہے یا بے وقوف ہے۔ ۷۔ حرف سے مجرور ہو تو اس کا الف محذوف ہو جاتا ہے اور میم پر فتحہ رہ جاتی ہے۔ جیسے: بِمَ و علامَ (کس سے، کس پر)۔ کبھی میم ساکن بھی ہو جاتی ہے۔ ۸۔ اسم موصول کے طور پر جیسے: ماعندکم ینفد وما عند اللّٰه باق (ای الذی عندکم) (جو کچھ تمہارے پاس ہے، ختم ہو جائے گا اور جو کچھ اللہ کے پاس ہے باقی رہے گا)۔ ۹۔ جزاء کے اسم کے طور پر: مایفعلُ افعلُ: جو کچھ وہ کرے گا میں کروں گا اس صورت میں یہ جملہ شرطیہ ہوتا ہے اور دونوں فعل مجزوم ہوتے ہیں۔ ۱۰۔ تعجب کے اسم کے طور پر جیسے: ما اَحْسَنَ زیداً (زید کیا ہی خوبصورت ہے!) مصدر کی تاویل میں فعل کے ساتھ ملا اسمیہ کے طور پر جیسے: بَلَغَنی ماصنعت (ای صنیعك) (مجھے تیرا فعل پہنچ گیا۔ یعنی جو تو نے کیا مجھے پہنچ گیا۔ ۱۱۔ نکرہ موصوفہ کے طور پر جیسے: مررتُ بما معجبٍ لك (ای بشیءٍ معجبٍ لَكَ) (میں ایسی چیز سے گزرا جو تجھے پسند ہے) ۱۲۔ ابہام کے لئے بطور اسم جیسے: اَعْطِنی کتاباً ما: مجھے کوئی کتاب دے۔ جاء لامرٍ ما (ای لامرٍ من الامور) (وہ کسی کام سے آیا)۔ یہ ما ابہامیہ کہلاتا ہے لیکن اس قول میں جیسے غسلتُهُ غسلاً نِعمًّا تو یہ غسلتهُ نِعمَ الغسل کے مفہوم میں ہے یعنی میں نے اس کو خوب دھویا۔

۲۔ الماھیة من الامر او الشَی: کسی چیز یا امر کی حقیقت، نوعیت یا جو کیا جائے اور ہر وہ چیز جو یہ پوچھنے والے کے جواب میں کہے کہ ماھو (وہ کیا ہے؟) خصوصیت، خاصیت، ماہیت، وصف، خصلت، خاصہ، جوہر، ست، روح، نوع، نوعیت، بناوٹ، ترکیب، ساخت، قسم۔

۳۔ الماء: دیکھیں موہ۔

○ ما: کیا۔ لِما: کیوں۔ کس لئے، کس وجہ سے؟ ماذا: کیا؟ لِماذا: کیوں؟ مالَكَ: تمہیں کیا ہوا۔ یہ کیا ہے مَالِیُ و مالك (وغیرہ) کیوں، کس لئے، کس وجہ سے، میں کیوں، تم کیوں؟ ما انتَ و ذاك: اس کا تمہارے ساتھ کیا تعلق، تم اس کے بارے میں کیا جانتے ہو۔ ما اَجْمَلَهُ: وہ کتنا خوبصورت ہے؟ ما اَفْضَلَ عمرَ: عمر کتنا اعلیٰ ہے: ۲۔ وہ جو، جو، جو کچھ بھی، جو بھی، وہ سب۔ کثیراً ما: اکثر، اکثر اوقات، بارہا، بسا اوقات۔ بمافیه: جس میں کوئی چیز شامل یا داخل ہو، پر مشتمل۔ (کے) سمیت، مع، بشمول، ساتھ، ماکان من امضاء المعاهدة: یہ حقیقت کہ معاہدہ پر دستخط ہو گئے ہیں، معاہدہ پر دستخط ہو کر۔ ۳۔ کچھ، کوئی، کوئی ایک، ایک خاص، بعض مخصوص، تھوڑا سا، لامرٍ ما: کسی بات کی وجہ سے، کس وجہ سے، یوماً ما: کسی دن، مستقبل میں کسی وقت۔ ۴۔ ما اِن: نہیں، نہ۔ ما اِن حتّی: اِدھر (ایسا ہوا) اُدھر۔ بمشکل (ایسا ہوا) جب ...... ومَاھِیَ اِلاَّ اَنْ وما ھو الا ان: جلد ہی، تھوڑی دیر میں، لازمی طور پر، اسی وقت، اس وقت، تب، چنانچہ اس سبب سے وما ھی الا ان...... حتّی: جونہی، جونہی کہ، جیسے ہی، (وہ) ابھی بمشکل ...... کہ ...... ۵۔ مادمتُ: جب تک میں۔ مادمتُ حیًا: جب تک میں زندہ رہوں یا رہا۔ مَالَمْ: جب تک......نہ، جب تک نہ۔ ماواتَتنِیَ الفرصُ: جب بھی مجھے موقع ملا۔ مابین: پیش دالان۔ ڈیوڑھی، میر صاحب

کا دفتر (عثمانی ترکیہ میں)۔ ماتینیه: سینما کا صبح کا شو، تیسرے پہر کا ناٹک۔ مَاجستیر: ماسٹر، سکول ماسٹر۔ مَاخُور جمع مَواخِیر: چکلہ۔ قحبہ خانہ۔

ماج: ا۔ مَوْجَ ۔ مُؤُوجَةً: بے وقوف ہونا۔ المَاجُ: بے وقوف، بے آرام، مضطرب، اضطراب۔

۲۔ مُؤُجَ ۔ مُؤُوجَةُ الماءِ: پانی کا کڑوا اور کھارا ہونا۔ المَاجُ: کڑوا اور کھارا پانی۔

ماد: مَادَ ۔ مَادًا: نرم و نازک ہونا۔ النباتُ او الشجرُ: نباتات کا لہلہانا، تروتازہ ہونا اور اس میں پانی بہنا۔ درختوں کا لہلہانا، تروتازہ ہونا اور ان میں پانی بہنا۔ اَمَادَ الريُّ النباتَ: آبپاشی کا نباتات کو تروتازہ کرنا۔ اِمْتَادَ الخيرَ: بھلائی کمانا۔ المَادُ و اليَمُوُودُ: تروتازہ نازک۔ کہا جاتا ہے رجُلٌ غُصْنٌ مَادٌّ و يَمُوُودٌ: تروتازہ اور نرم نازک مرد۔ جاريةٌ مادةٌ و يَمُوُودٌ و يَمُوُودةٌ: تروتازہ اور نرم نازک لڑکی۔ المَيِد: نازک۔

مأر: ا۔ مَأَرَ ۔ مَأْرًا بين القومِ: قوم میں فساد ڈلوانا، قوم کو فساد پر ابھارنا، مَئِرَ ۔ مَأْرًا علی فلان: کیلئے دشمنی محسوس کرنا۔ مَاءَرَ مِئَارًا و مُمَاءَرَةً بينَ القومِ: قوم میں فساد ڈلوانا، قوم کو فساد پر ابھارنا۔ اِمْتَأَرَ علی فلانٍ: کے لئے نفرت محسوس کرنا، سے نفرت کرنا۔ المَئِرُ: مفسد، فسادی — من الأمور: سخت مشکل کام۔ المِئَر: مفسد۔ المِئرَة جمع مِئَر: دشمنی، چغل خوری۔ امرٌ مَئِير: سخت کام۔

۲۔ مَأَرَ ۔ مَأْرًا السقاءَ: مشک کو وسیع کرنا۔ مَئِرَ ۔ مَأَرًا الجرحُ: زخم کا خراب ہونا، سوج جانا۔

۳۔ مَاءَرَ مِمْئَارًا و مُمَاءَرَةً: سے فخر میں مقابلہ کرنا..... فی فعله: کسی کام میں برابری کرنا۔ تماءَرَ تماؤرًا: آپس میں فخر کرنا۔

☆مار: (عیسائیوں کے ولیوں کے ناموں سے پہلے لگایا جاتا ہے) بمعنی روحانی نواب۔ ولی (عیسائیوں میں)

مَارِس: مارچ (مہینہ)۔ مَارِسْتَان: پاگل خانہ۔ مارش: چلتے وقت فوج کا گیت، کوچ کی دھن۔ مارشال: مارشل، فیلڈ مارشل۔ مارشال جوی: ایئر مارشل (air marshal) مارشالية: مارشال کا عہدہ یا حیثیت۔ مَارْك جمع مارکات: مارک۔ (نظام زر کے متعلق یونٹ) مارکسی: کارل مارکس کا پیرو کار۔ مارکسی۔ مارکسية: مارکسزم۔ marxism۔ ماركة جمع مارکات: مارک، نشان، نشانی، ٹوکن مارکة تجارية: ٹریڈ مارک (trade mark) مارونی (جمع مَوَارِنَة (اسم وصفت) maronite

مازوت: مازوت mazut، بھاری تیل۔

ماس: مَأَسَ ۔ مَأْسًا عليه: پرغضبناک ہونا۔ بين القومِ: لوگوں میں فساد ڈلوانا۔ الدباغُ الجلدَ: رنگریز کا چمڑے کو ملنا، مسلنا۔ و مَئِسَ ۔ مَأَسًا الجرحُ: زخم کا سوجنا، خراب ہونا، کشادہ ہونا۔ المَأْسُ: وہ شخص جو کسی کی نصیحت پر توجہ نہ کرے اور قبول نہ کرے۔ المائِس والمَآس والمؤُس والمِمْأَس والممآس: چغل خور، فساد انگیز، مفسد۔

☆ماس و ماسة (الماس کیلئے): ہیرا۔ الماس۔ ماسی: ہیرے جیسا۔

ماسُورَة جمع مَوَاسِير: پائپ۔ ٹیوب۔ پانی دینے والی نرم نالی (hose)۔ پانی کا پائپ، نل۔ بڑی نالی water main، بندوق (وغیرہ) کی نالی، بڑی نالی کا پائپ۔ پائپ لائن (pipeline) خصوصاً تیل کی۔ مَاسُون، فری میسن freemason۔ مَاسُونی: فری میسنی۔ مَاسُونِية: فری میسن نظام (freemasonry) (فری میسن: ایک خفیہ انجمن (دراصل مسیحی) کارکن)

مأش: مَأَشَ ۔ مَأْشًا عنه بکذا: کوسے کے ذریعے ہٹانا...... المطرُ الارضَ: بارش کا زمین کو سیراب کرنا۔ مطرٌ مَئِيش: زمین کو سیراب کرنے والی بارش۔

☆ماشِك جمع مَوَاشِك: چمٹا، آگ کا چمٹا (fire tongs - tongs)

مأق: مَئِقَ ۔ مَأَقًا الصبيُّ: بچہ کا سکی لینا۔ صفت مَئِق۔ الرجلُ: سخت غضبناک ہونا۔ غضبناکی سے رونے والا ہونا۔ اَمْأَقَ: سکی لینا۔ اِمْتَأَقَ: سکی لینا، سکی لینا۔ غضبُهُ: سخت غضبناک ہونا۔ الیَّ بالبُکاء: میرے پاس روتے ہوئے آنا۔ المَأق: رونے کی شدت۔ شدت گریہ۔ جمع آمَاق و اَمْآق و مَوَاقٍ مَآق و المُؤْقی والمَوْقِی والمَاقی جمع مَآق: ناک کی طرف کا آنکھ کا کویا۔ گوشہ چشم جہاں سے آنسو بہتے ہیں۔ المَئِق: جلد رو پڑنے والا۔ اس سے مثل ہے: أنا تَئِقٌ و أنت مَئِقٌ: تئق جلدی سے شرارت کرنے اور انتقام لینے والے کو اور مَئِق جلدی سے رونے لگنے والے کو کہتے ہیں۔ مثل دو مختلف مزاج والوں پر بولی جاتی ہے۔ دوسرا شخص رونے پر اکتفاء کرتا ہے اور جوابی کاروائی نہیں کرتا۔ المَأقَة: شدت غضب، غصہ کی تیزی، حمیت، غرور، تکبر۔ المَأقَة: گریہ، رونا، ہچکی، سکی۔ المُؤْق و المُوق جمع آماق و اَمْآق و مَوَاق و مَآق۔ (ع) ناک کی طرف کا آنکھ کا کویا۔ جمع آماق من الارض: زمین کے نشیبی اطراف یا پوشیدہ اطراف۔ المَوَاقِئ واحد مَاقِئٌ: ناک کی طرف آنکھوں کے کوئے۔

☆مَئِقَ ۔ مَأَقًا: سکی بھرنا۔ سکی لینا، ہچکی لینا۔ مَأق جمع مَآق: آنکھ کا اندرونی گوشہ۔ مَأقة: ہچکی۔ سکی، ہچکی، ہچکی بھرنا، سکی لینا۔ مُوق جمع آماق: آنکھ کا اندرونی گوشہ۔

☆مَاكِياج: میک اپ۔ بناؤ سنگار۔

مَاكِينة جمع ماکینات و مَكَائِن: مشین (machine)

مال: مَأَلَ و مَئِلَ ۔ و مُؤُلَ ۔ مُؤُولَةً و مَآلَةً: موٹا ہونا، ہٹا کٹا ہونا صفت مَئِلٌ و مَأْلٌ: کہا جاتا ہے: جاءَهُ امرٌ ما مَأَلَ لهُ مَأْلًا: اس کو ایسا معاملہ پیش آیا جس کے لئے وہ تیار نہ تھا اور نہ اس کو اس کا علم تھا۔ المَأَل: پناہ گاہ، جائے پناہ۔ المَأَلَة جمع مِئَال: باغ، چکی۔ المُتَمَئِّل: سیدھا دراز قامت مرد۔

۲۔ المَالِج جمع مَآلِج: کرنی۔ لپائی کو برابر کرنے کا آلہ۔ فارسی لفظ ہے۔ فصیح عربی میں اسے المِسْيَعة کہتے ہیں۔ عوام کہتے ہیں مالش یا مالج (ہمزہ کے بغیر)۔

☆مالطة: مالٹا Malta ایک ملک کا نام۔ مَالَطِي (صفت اوراسم) مالٹا کا، مالٹا کا باشندہ۔

مَالَنْخُولِيَا یا مَالِیخُولِیَا: مالیخولیا۔ خفقان۔ وحشت۔ سودا (Melancholia)

مأم: مَأْمًا مَأْمَأَةَ الشاةُ او الظبيةُ: بکری یا ہرنی کا ممیانا۔ میں میں کرنا۔

مأن: ا۔ مَأَنَ ۔ مَأْنًا القومَ: کو خوراک دینا۔ کہا جاتا ہے مَانَهُم يَمُونُهم (اجوف سے)..... الرجلَ: سے چوکنا رہنا، بچنا۔ کہا جاتا ہے: اَتَانِي هذا الامرُ فما مَأَنْتُ لَهُ اَوْ ما مَأَنْتُ مَأْنَهُ: یہ معاملہ مجھے پیش آیا تو میں نے اس کی کوئی پرواہ نہیں کی یا اس کا مجھے علم نہ ہوا یا میں اس کے لئے تیار نہ تھا اور میں نے اس کے لئے کوئی تیاری نہیں کی تھی۔ کہا جاتا ہے: اَمْأَنُ مَأْنَكَ و اشانُ شانَكَ: جو تجھے اچھا لگے وہ کر۔ انا اَمْأَنُهُ: میں اسے اچھی طرح کرتا ہوں۔ مَأَّنَ تَمْئِنَةً الشيءَ: کو تیار کرنا۔ فلانًا: کو بتانا، اطلاع دینا۔ في الامرِ: پر غور کرنا۔ نظر کرنا۔ سوچنا۔ مَاءَنَ مُمَاءَنَةً فی الامر: پر غور و تدبر کرنا۔ المَأن: کدال۔ المُؤْنَة والمَؤُونَة جمع مُؤَن: خوراک، شدت، بوجھ۔ المَئِنَّة: نشان، علامت۔ المُمَاءَنَة: مناسبت، موزونیت، اہلیت، قابلیت۔ کہا جاتا ہے: هو مَمْأَنَةٌ لكذا: وہ اس کا

اہل ہے۔ وہ اس کے لئے موزوں ہے۔

۲۔ مَأَنَ – مَأْنًا الرجُلَ: کے ناف پر مارنا۔ المَأن: کمر۔ پہلو۔ المَأنَة جمع مَأنات و مُؤُون۔ کمر۔ پہلو۔ ناف اور اس کے گرد کا حصہ۔

۳۔ تَمَاءَنَ تَمَاؤُنًا الشئ: پرانا ہونا۔

☆مَأَنَ – مَأَنَهُ: کو خوراک مہیا کرنا، کھانے پینے کا سامان فراہم کرنا، ذخیرہ فراہم کرنا، کو سامان خورد و نوش فراہم کرنا۔ مَأنَة جمع مَأن و مؤُون: ناف۔ نافہ۔ ننھیالی علاقہ۔ مُؤْنَة و مَؤُونة جمع مُؤَن: سامان خورد و نوش خوراک، ذخیرہ، شاک (stock)۔ سپلائی۔ بوجھ۔ جھنجھٹ۔ دقت۔ تکلیف۔ زحمت۔ مشکل۔ محنت۔ کوشش۔ مُؤَنٌ حَرْبِيَة: سامان حرب۔

ماو: مَأ: يَمْؤُو مُؤَاءَ السّنور: بلی کا میاؤں کرنا۔۔۔ الجلدَ: چمڑے کو کھینچ کر چوڑا کرنا۔۔۔ بينهم: لوگوں میں فساد برپا کرنا۔ تَمَأّى تَمَئِّيًا الجلدُ: چمڑے کا کھنچ کر چوڑا ہونا۔۔۔ الشرُّ بينهم: لوگوں میں فساد پھیلنا۔ المَأوَة جمع مَأْو: نشیبی زمین۔

مأى: ا۔ مَأى يَمْأى مَأْيًا الجلدَ: چمڑے کو کھینچنا۔۔۔ الشجرُ: درختوں کا پتوں سے بھر جانا۔۔۔ بينهم: لوگوں میں فساد ڈالنا۔۔۔ في الامر: میں مبالغہ کرنا۔ تَمَأّى تَمَئِّيًا السقاءُ: مشک کا چوڑا اور پھیلنا۔۔۔ الشرُّ بين القوم: لوگوں میں فساد کا پھیل جانا۔

۲۔ مَأى يَمْأى مَأْيًا القومَ: لوگوں اور اپنے آپ کو شامل کر کے سو والی کرنا۔ صفت مُمْئِيُون: أمأى إمأاءً القومُ: لوگوں کا سو ہو جانا صفت مُمْئُون۔۔۔ القومَ: قوم کا اپنے سمیت تعداد میں سو کرنا۔ المِائَة جمع مِئات و مِئون و مُئون و مُؤُون و مِئى (لکھنے میں الف کے ساتھ مگر لفظاً نہیں)۔ سو۔ نسبت کے لئے مِئَوِي۔ کہا جاتا ہے شَارَطَهُ مُمَاءَاةً: اس نے اس کے ساتھ سو پر یا سو سو کی شرط لگائی جیسے کہا جاتا ہے شَارَطَهُ مُؤالفة: اس نے اس کے ساتھ ہزار ہزار کی شرط لگائی یا ہزار پر شرط لگائی۔

☆في المئة: فی صد۔ فیصدی۔ مِئَوِي و مئيني: ۔ سو والا۔ عِيدٌ مِئَوِي: سو دن سالگرہ۔ صد سالہ سالگرہ۔ نِسْبَةٌ مِئَوِية یا نِسْبَةٌ مِئينية: فی صد۔ درجة مئوية: سنٹی گریڈ (Centigrade)۔

مايو: مئی (May)

متّ: مَتّ مَتًّا: کو کھینچنا۔۔۔ الحبلَ: رسی کو بغیر چرخ کے کھینچنا۔۔۔ الى فلان بقرابة: سے تعلق پیدا کرنا۔ کا رشتہ دار ہونا کہا جاتا ہے بمت بيننا رَحِمٌ ماتة: ہمارے درمیان قریبی رشتہ داری ہے۔ ۔۔هُ: سے قرابت ڈھونڈنا۔ مَاتّ فلانًا: کو رشتہ کے تعلقات یاد دلانا۔ الماتة جمع مَوَاتّ و المَتَات: وسیلہ، قرابت۔ رشتہ داری، حرمت۔

○مَتَّ – مَتًّا هُ: کو پھیلانا، بڑھانا، لمبا کرنا، وسیع کرنا، کھینچنا (میں) مبالغہ کرنا۔۔۔ إلى ب: کے ساتھ بذریعہ شادی رشتہ قائم کرنے کی کوشش کرنا۔۔۔ الى کے ساتھ تعلقات میں حصہ لینا، شادی کر کے کا رشتہ دار ہونا یہ ہو جانا، کے خاندان میں شادی کرنا، کے متعلق ہونا، کا ساتھی بننا، رفیق بننا، ہم صحبت ہونا، سے متحد ہونا، سے مربوط ہونا۔ مَتّ بصلة إلى: کے ساتھ قریبی رابطہ رکھنا، شادی سے کسی کا رشتہ دار ہونا، سے مربوط ہونا، سے تعلق ہونا۔ مت له بأقرب الصلة: کے ساتھ انتہائی خوب اور گہرا تعلق ہونا۔ مَاتّة: قریبی تعلقات، خاندانی تعلقات، رشتہ داری۔

متا: مَتَأ – مَتْأً هُ بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا۔

متح: ا۔ مَتَحَ – مَتْحًا الماءَ: پانی کنویں سے نکالنا۔ ۔۔الدلو وبها: ڈول کھینچنا۔ صفت فاعلی مَاتِحٌ و مَتوح۔۔۔ الشئَ: کو اکھیڑنا۔۔۔ الشجرة: درخت کاٹنا۔۔۔ الخمسين: پچاس کے قریب ہونا۔ تَمَتَّحَت الابلُ في سيرها: اونٹوں کا چلتے ہوئے پاؤں ہلانا۔ اِمْتَتَحَ الشئَ: کو جڑ سے اکھیڑنا۔ المَتَّاح: بہت لمبا۔ کہا جاتا ہے يوم مَتَّاح و فرسخ مَتَّاح: بہت لمبا دن۔ بہت لمبا فرسنگ (لمبائی کا پیمانہ)۔ المَتُوح: پانی نکالنے والا۔ ڈور۔ بئر مَتوح: قریب پانی والا کنواں۔

۲۔ مَتَحَ – مَتْحًا و مَتَح و أمْتَحَ الجرادُ: ٹڈی کا انڈے دینا۔

۳۔ مَتَحَ – مَتحًا فلانًا: کو مارنا، پچھاڑنا۔

○مَتَحَ – مَتْحًا ه: پانی کنویں سے نکالنا

متخ: ۱۔ مَتَخَ – مَتْخًا الشئَ: کو اکھیڑنا۔ کاٹنا، اونچا کرنا۔۔۔ بالدلو: ڈول کھینچنا۔۔۔ الشئُ: بلند ہونا۔ ۔۔۔ الخمسين: پچاس کے قریب ہونا۔۔۔ الشئَ: کو اکھاڑنا۔ عودٌ مِتِّيخ: لمبی اور نرم لکڑی۔

۲۔ مَتَخ – مَتْخًا بسلحه: بیٹ کرنا۔۔۔ ه بالسهم: کو تیر سے مارنا۔۔۔ فلانًا: کو مارنا۔ دور کرنا۔ المِتِّيخة: چھڑی، لاٹھی، کوڑا (جس سے مارا جائے)۔

۳۔ مَتَخ – مَتْخًا الجرادُ: ٹڈی کا انڈے دینا۔۔۔ في الشئ: میں گڑ جانا۔

متد: مَتَدَ – مُتُودًا بالمكان: کسی جگہ میں اقامت کرنا۔

متر: ا۔ مَتَرَ – مَترًا الحبلَ: رسّی کو کھینچنا۔ تَمَاتَرَ القومُ الشئَ: کو مل کر کھینچنا۔ اِمْتَتَرَ اِمْتِتارًا الحبلُ: رسی کا کھنچنا۔ المِتْر جمع امتار: میٹر۔ المِتْيُورو كراف: موسمی حالات میں تغیر ریکارڈ کرنے کا آلہ۔

۲۔ مَتَرَ – مَترًا بسلحه: بیٹ کرنا۔ تماتر: گرنا۔

۳۔ مَتَرَ – مَتْرًا الشئَ: کو کاٹنا۔

○مِتْرِي: میٹر سے متعلق، پیمائش سے متعلق۔

مِتَرَ اليوز: مشین گن۔

متس: مَتَسَ – مَتْسًا الشئَ: کو اکھیڑنے کے لئے جھکانا۔

متش: مَتَشَ – مَتْشًا الشئَ: کو انگلیوں سے بکھیرنا۔ جمع کرنا، اکٹھا کرنا۔۔۔ اخلاف الناقة: اونٹنی کو آہستہ آہستہ دوہنا۔ مَتِشَ – مَتَشًا ت عينهُ: دھوپ کی تمازت یا بھوک سے آنکھ کا چندھیانا، دھندلی ہونا۔ جس کی آنکھ چندھیا جائے یا دھندلی ہو جائے اسے اَمْتَش کہتے ہیں۔ مونث مَتْشاء جمع مُتْش۔

متع: ا۔ مَتَعَ – مُتوعًا الشئ: لمبا ہونا، دراز ہونا۔۔۔ النهارُ: دن چڑھنا یا سر پر آ جانا۔۔۔ السرابُ: پہلے پہر سراب کا بلند ہونا۔۔۔ الحبلُ: رسی کا مضبوط ہونا۔ ۔۔۔ النبيذُ: نبیذ کا بہت سرخ ہونا۔۔۔ الرجلُ: سخی و خوش طبع ہونا۔ مَتْعًا و مُتْعَةً بالشئ: کو لے جانا۔ مَتُعَ – مَتَاعَةً الرجُلُ: خوش طبع ہونا، ظریف ہونا۔ مَتَّعَ الشئَ: کو لمبا کرنا۔۔۔ هُ۔ اللّهُ بكذا: اللہ تعالیٰ کا کسی کو کسی چیز سے دیر تک فائدہ اور حظ اٹھانے دینا۔۔۔ المرأةَ المطلّقةَ: مطلقہ عورت کو مہر دینا۔ أَمْتَعَهُ اللّهُ بكذا: اللہ تعالیٰ کا کسی کو کسی چیز سے دیر تک فائدہ اور حظ اٹھانے دینا۔ کہا جاتا ہے أبْقَاكَ اللّهُ و أَمْتَعَ بك: اللہ تعالیٰ تمہاری عمر دراز کرے۔ ۔۔ بماله: کے مال سے فائدہ اٹھانا۔ متمتع ہونا۔۔۔ عن كذا: سے مستغنی ہونا۔ کہا جاتا ہے أمْتَعَني بفراقه: اس نے اپنی جدائی کو میری متاع بنا دیا۔ تَمَتَّعَ و اِسْتَمْتَعَ بكذا و من كذا: سے عرصہ تک فائدہ اور لذت حاصل کرنا۔۔۔ بماله: مال سے آسودہ زندگی گزارنا۔ المَاتِع (فا): طویل۔ دراز، بہت عمدہ چیز۔ بہت اونچے یا نیچے پلڑے والا ترازو۔ عمدہ، عمدہ بٹی ہوئی رسی۔ بہت سرخ نبیذ یا سرکہ۔ رَجُلٌ ماتِع: اچھی عادتوں میں کامل۔ المُتْعَة: مشک۔ ڈول۔ رسی۔۔۔ و المُتْعَة جمع مُتَع و مِتَع: تَمْتِيع کا اسم۔ تھوڑا زاد، ذریعہ معاش، شکار یا خوراک جس سے تمتع حاصل ہو۔ کہا جاتا ہے أبْغني متعة اعيش بها: ذریعہ معاش حاصل کرنے میں میری مدد کرتا کہ اسکے ذریعے زندگی بسر کروں۔ مُتْعَةُ المرأةِ: قمیص۔ آزار و چادر جو مطلقہ

عورت کو دیئے جاتے ہیں۔ یہی متعة الطلاق ہے۔

المَتَاع جمع أَمْتِعَة و **جمع الجمع** اَمَاتِع و أَمَاتِيع: چاندی سونے کے علاوہ زندگی کا سامان، پہننے اور بچھانے کی چیزیں۔ ہر وہ فانی چیز جس سے فائدہ اٹھایا جائے۔ پھر وہ فنا کی نذر ہو۔ کہا جاتا ہے: انما الحياة الدنيا متاعٌ: دنیا کی زندگی محض فائدہ اٹھانے کی چیز ہے جسے دوام نہیں۔

۲۔ مَتَع ـ مَتْعاً و مُتُعاً بفلان: سے جھوٹ بولنا۔

۞ مَتُعَ ـ مَتْعاً و مُتْعَةً ب: کو لیجانا۔ مُتُوعاً: مضبوط، سخت اور ٹھوس ہونا۔ متعَ النهارُ: دن چڑھ آنا، سورج کا اونچا ہونا۔ مَتَّعَ ہ ب: کو سے لطف اندوز کرنا۔ ــ ہ ب: کو کچھ فراہم کرنا، کو سے لیس کرنا، کو کچھ مہیا کرنا۔ ــ ھا ج: مطلقہ عورت کو کچھ بطور معاوضہ دینا۔ مَتَّعَهُ اللّٰهُ: اللہ تعالیٰ اسے تمام عمر خوشیاں دے۔ مَتَّع البصرَ: آنکھ کی تسکین کرنا۔ أَمْتَع ہ ب: کو سے لطف اندوز کرنا۔ ...... ب: کا بلا ملکیت حق استعمال و استفادہ رکھنا۔ تَمَتَّعَ و اِسْتَمْتَعَ ب: سے لطف اندوز ہونا، مزا اٹھانا، سے استفادہ کرنا۔ مُتْعَة جمع مُتَع: لطف، خوشی، لذت، سرور، تسکین، فرحت، تفریح، مطلقہ عورت کو دیا گیا ہرجانہ/ معاوضہ، تلافی۔ متعة: عارضی شادی جنسی لطف اندوزی کے لئے اور مقررہ وقت کے لئے ملکیت کے حق کے بغیر شادی۔ اسے نکاح المتعة بھی کہا جاتا ہے۔ اماكن المتعة: مراکز تفریح۔ مَتَاع جمع اَمْتِعَة: لطف، خوشی، تسکین، خوشی کی چیز، ضروریات زندگی، خانگی سامان، جائداد منقولہ، اثاثہ، سامان، مال، مال تجارت، فرنیچر، سامان، برتن، گھر کے استعمال کی چیزیں، روز مرہ استعمال کی چیز، اشیاء چیزیں، متفرقات۔ متاع العين: آنکھوں کا سامان راحت۔ سَقَط المتاع: سکریپ۔ ردی۔ الامتعة الشخصية: ذاتی سامان۔ متاع المرأة: شرمگاہ۔ أَمْتَعَ بزیادہ پرلطف، زیادہ راحت بخش، زیادہ مسرت بخش۔ تفریحی، فرحت افزا۔ اَسْهُم تَمَتُّع: شرکت کی اسناد، جسے جن سے ان کا حامل ووٹ کے حق کے بغیر خالص منافع میں شریک ہوجاتا ہے۔ مُمْتِع: خوشگوار۔ مزیدار۔ لطیف، پرلطف، راحت بخش، مسرت بخش، تسکین دہ، طمانیت بخش، مُمْتَع: خوشگوار، مزیدار، لطیف، پرلطف، راحت بخش، مسرت بخش تسکین دہ، طمانیت بخش، دلچسپ، مُمَتَّع ب: سے لطف اندوز۔ سے استفادہ کرنے والا، برقابض۔

متک: مَتَكَ ـ مَتْكاً الشئَ: کو کاٹنا۔ مَاتَكَ مُمَاتَكَةً ہ في البيع: پر بیع کی مہارت میں غالب آنا۔ تَمَتَّكَ الشراب: (شراب یا مشروب) گھونٹ گھونٹ کر کے پینا۔ المَتْك: مکھی کی ناک۔ (ن) لیمو۔ (ن) سوسن: مکھی کا گوہ۔ المُتك و المُتُك: مکھی کی ناک۔ (ن) لیمو۔ سوسن۔

متل: مَتَلَ ـ مَتْلاً الشئَ: کو ہلانا، حرکت دینا۔

متن: ۱۔ مَتَنَ ـ مُتُوناً ہ بالسوط: کو زور سے کوڑے مارنا۔ ...... الشئَ: کو کھینچنا۔ ...... الرجلُ: سفر کرنا۔ ...... بفلان: کے ہمراہ دن بھر چلنا۔ ــ بالمكان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ ــ مَتْناً و أَمْتَنَ فلاناً: کی پیٹھ پر مارنا۔ مَتُنَ ـ مَتَانَةً: سخت ہونا، مضبوط ہونا، قوی ہونا۔ صفت مَتْن و مَتِين۔ مَتَّنَ الخيمةَ: خیمہ کو خوب کسنا۔ ــ الشيءَ: کو مضبوط کرنا۔ سخت کرنا۔ ــ الدلوَ: ڈول کو مضبوط باندھنا۔ الطعامَ: کھانے کو مصالحہ دار بنانا ــ لمن سابقهُ: آگے بڑھنے والے سے کہنا کہ تم فلاں مقام تک پہنچو میں تم سے آ کر مل جاؤں گا۔ مَاتَنَ فلاناً: کو بہت دور کرنا۔ کو ٹالنا، الرجُلَ: سے اس جیسی ٹال مٹول کرنا۔ ــ ہ في الشِعْرِ: سے شعر گوئی میں مقابلہ کرنا اور اس پر غالب آنا۔ کہا جاتا ہے: بينهما مُمَاتَنَةٌ: ان دونوں میں آپس میں ہر بات میں مقابلہ ہے۔ تَمَاتَنَ الشاعِرَان في الشعر: شعر میں ایک دوسرے سے مقابلہ کرنا۔ المَاتِن (فا): کتاب کا مصنف (شارح کے مقابلہ میں)۔ المَتْن (مص) جمع متان و مُتُون: پیٹھ (مذکر و مونث) مَتْنُ الشيء: چیز کا ظاہری حصہ۔ مَتْن الارض: زمین کا بلند اور ہموار حصہ۔ متنُ الطريق: راستہ کا درمیان۔ مَتْنُ الكتاب: کتاب کی اصل عبارت بغیر شرح و حاشیہ۔ مَتْن اللُغة: لغت کے اصول و قواعد اور مفردات۔ مَتْنَا الظهر: پیٹھ کے ہر دو رخ اور پہلو۔ کہا جاتا ہے: سارَ متنَ النهارِ: وہ تمام دن چلا۔ المَتْنَة جمع مِتان و مُتُون: سخت و بلند زمین۔ مَتْنَةُ الظهر: پیٹھ کا پہلو۔ المتان جمع مُتُن: دو عمودوں کے درمیان کا فاصلہ۔ المَتَانَة: شدت۔ طاقت۔ کہا جاتا ہے: في رأيه متانة: اس کی رائے میں شدت اور طاقت ہے۔ سنجیدگی ہے۔ المَتِين جمع مِتان: بہت سخت۔ طاقت ور۔ مضبوط قوی: کہا جاتا ہے: حبلٌ متين ورای متين: مضبوط رسی اور رائے۔ ...... في اسماء ہ تعالیٰ: اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنہ میں سے ہے۔ بہت مضبوط جسے اپنے افعال میں کوئی مشقت اور تکلیف نہیں کرنی پڑتی۔ التَمْتِين (مص) جمع تَمَاتِين و التِمْتَان: خیمہ کی رسیاں۔ سيرٌ مُمَاتِن: دور کا سفر۔ کہا جاتا ہے۔ سار سيراً مماتناً: وہ بہت چلا۔

۲۔ مَتَنَ ـ مُتُوناً الكبشَ: مینڈھے کے بیضے رگوں سمیت نکالنا۔

۳۔ مَتَنَ ـ مُتُوناً الرجُلَ: قسم کھانا۔

۞ مَتُنَ ـ متانةً: مضبوط، قوی اور ٹھوس ہونا۔ مَتَّنَ ہ: کو سخت اور مضبوط بنانا، کو مضبوط کرنا، مستحکم کرنا، استوار کرنا، کی قلعہ بندی کرنا۔

مَتْن جمع مُتُون و مِتان: پیٹھ کا نصف یا پہلو۔ پیٹھ (خصوصاً جانوروں کی نیز مجازاً)، بڑی یا اصلی چیز، بڑا حصہ، دھڑ، متن (کسی دستاویز یا اخبار رسالہ وغیرہ کا، (حواشی اور شرحوں وغیرہ کے بغیر۔ کسی حدیث کا متن، اسناد کے بغیر۔ کتاب کا متن، تبصرہ کے بغیر۔ عموماً لغوی اور ادبی متن۔ سڑک کا درمیانی حصہ۔ پختہ فرش والی جگہ۔ سطح۔ عرشہ۔ جہاز۔ على متن جہاز، کشتی یا طیارے میں۔ على متن البحر: بذریعہ سمندر، جہازوں پر آنے والا مال (وغیرہ)۔ على متن الهواء: بذریعہ فضا، ہوائی جہاز میں آنے والا (سامان وغیرہ) مَتْن و متين: مضبوط، قوی، ٹھوس۔ متانَة: پائیداری، ثابت قدمی، طاقت۔ قوت۔ زور۔ مضبوطی۔ سنگینی۔ استواری۔ سختی۔ دشواری۔ خود ارادی۔ ارادہ۔ عزم۔ ریڑھ کی ہڈی، کردار کی مضبوطی۔ ہمت۔ برداشت۔ تحمل ضبط۔ ایجاز۔ اجمال۔ اسلوب کی بلاغت۔ تمتين: مضبوط کرنا، مضبوطی۔

متہ: مَتَهَ: مَتْهاً الدلوَ: ڈول نکالنا۔

مَتِهَ ـ مَتَهاً: بیہودہ اور فضول باتوں میں مشغول رہنا۔ تَمَتَّہ: دور ہونا۔ میں مبالغہ کرنا، بیہودہ باتوں میں مشغول ہونا۔ حیران ہونا بے وقوف ہونا۔ بے وجہ تعریف کا طالب ہونا، تکبر کرنا۔ تَمَاتَهَ عن الشيء: سے غافل ہونا۔ ...... القومُ: دور ہونا۔

متو: ۱۔ مَتَا يمتوا مَتْوًا الشيءَ: کو کھینچنا، أَمْتَى إِمْتَاءً: بہت رزق والا ہونا۔ عمر دراز ہونا۔ بری طرح چلنا۔ تَمَتَّى: انگڑائی لینا۔

۲۔ مَتَا يَمْتُو مَتْوًا ہ بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا۔

۳۔ مَتَى: زمانہ کے بارے میں سوال کرنے کا اسم: کب۔ اسم شرط دو فعلوں کو مجزوم کرتا ہے: متى اضع العمامة تعرفوني: (جب میں عمامہ اتاروں گا تو تم مجھے پہچان لوگے۔) جب، جس وقت۔

۞ مَتَى: جب، کس وقت؟ إلى مَتَى و حَتَّى متى: کب تک؟ کتنی دیر؟ کب، جب۔ جب بھی۔ متى ما: جب بھی۔

متّ: ۱۔ مَتَّ ـ مَتّاً العظمُ: ہڈی کا گودا بہہ جانا۔ ــ

الزقّ و السقاءُ: مشک کا ٹپکنا۔ الرجُلُ: موٹاپے کی وجہ سے پسینہ بہنا۔ کہا جاتا ہے: جَاءَ یمثُّ: وہ آیا تو اس کی جلد پر تیل جیسی چکنائی نظر آتی تھی۔ ـــالحدیثَ: بات پھیلانا۔ ـــیدَہٗ: رومال سے ہاتھ پونچھنا۔ ـــ شاربَہٗ: مونچھ کی چکنائی کو ہاتھ سے پونچھنا۔ ـــ الجرحَ: زخم صاف کرنا۔ نبتٌ مَثَاثٌ: نم پودا۔

۲۔ مَثِمَتْ مَثَمَۃً و مِثْماثازقُّ السمن.و نحوہٗ: گھی وغیرہ کے مشکیزہ کا رسنا۔ اسم المَثَماث۔ ـــ الفتیلَۃَ: بتی کو تیل سے خوب تر کرنا۔ ـــامرَھم: کے معاملہ کو خلط ملط کرنا۔ ـــفلاناً: کو پانی میں غوطہ دینا۔ ـــالشیءَ: کو ہلانا۔

مَثَاث: کریم، سنگار کا سامان، غازہ، گلگونہ۔

مثج: مَثَجَ ـ مَثجاً الشیءَ: کو خلط ملط کرنا۔ ـــفلاناً: کو کھانا کھلانا۔ ـــالبئرَ: پانی نکال کر کنواں صاف کرنا۔ بالعطیۃ: عطیہ بخشنا۔

مثد: مَثَدَ ـ مُثداً بین الحجارۃ: پتھروں میں چھپ کر گھات میں بیٹھنا اور دیدبانی کا کام انجام دینا۔ الرجُلَ: کو دیدبان مقرر کرنا۔ الماثِد (فا): دیدبان

مثل: ۱۔ مَثَلَ ـ مُثُولاً فلاناً: کے مانند ہونا، کے جیسا ہونا۔ ـــالتماثِیلَ: مجسمے بنانا۔ ـــفُلاناً بفلان: کو سے تشبیہ دینا۔ ـــمَثْلاً و مُثْلَۃً بالرجل: کو عبرت ناک سزا دینا ـــبالقتیل: مقتول کا مثلہ کرنا، کے ناک کان کاٹ دینا۔ مَثُلَ ـ مَثَالَۃً: فضیلت والا ہونا۔ مَثَّلَ تَمْثِیلاً الشیءَ لفلان: کی ہو بہو تصویر بنانا۔ ـــالحدیثَ و بالحدیث: بات کو بیان کرنا ـــالمِثَالَ: کو نمونہ بنانا۔ ـــالتماثِیلَ: مجسمے بنانا۔ ......بفلان: کو عبرت ناک سزا دینا ......بالقتیل: مقتول کا مثلہ کرنا، نک کان وغیرہ کاٹ ڈالنا۔ تمثیلاً و تَمثالاً الشیءَ بالشیءِ: کو سے تشبیہ دینا، کو اس جیسا بنانا، کے مانند بنانا۔ آج کل کے لوگ کہتے ہیں: مَثَّلَ الروایۃ: ڈراما سٹیج پر لانا، ڈراما کرنا۔ ڈرامہ سٹیج پر پیش کرنا۔ ـــدوراً فی الروایۃ: (ڈراما میں) کا کردار ادا کرنا، رول ادا کرنا، کھیل میں بڑا اداکار یا اداکارہ ہونا۔ ......بلادَہٗ فی بلاد اخری: اپنے ملک کی کسی دوسرے ملک میں نمائندگی کرنا ـــ شخصاً فی حفلۃ او غیرھا: کسی تقریب وغیرہ میں کسی شخص کی نمائندگی کرنا، کا قائم ہونا، کی طرف سے کام کرنا۔ ان سب میں اسم تمثیل ہے، جو مصدر پر مبنی ہے۔ مَاثَلَ مُمَاثلۃً ہٗ: کے مشابہ ہونا ـــہٗ بفلان: کو سے تشبیہ دینا۔ اَمْثَلَ ہٗ فلاناً و بہ: کو اس کے مانند بنانا۔ ـــ الحاکِمُ فلاناً: کو حاکم کا قصاص میں قتل کرنا ـــ الحاکِمُ فلاناً من فلان: حاکم کا کسی سے قصاص لینا۔ تَمَثَّلَ الحدیثَ و بالحدیث: کو بیان کرنا۔ ـــالشیءَ: کی مثال کا تصور کرنا ......لہ الشیءُ: کا تصور ہونا۔ کو نظر آنا، کو لگنا، معلوم ہونا۔ ـــبالشیءِ: کو محاورے کے طور پر استعمال کرنا۔ کی ضرب المثل بیان کرنا۔ کہا جاتا ہے: ھذا البیت مَثَلٌ یُتَمَثَّلُ بہ: یہ مصرعہ ایک مثال ہے جس کو محاورے کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے ......منہ: سے بدلہ لینا۔ ـــمثالاً: کو نمونہ بنانا ـــبہ: کے مشابہ ہونا۔ آج کل کہا جاتا ہے: تَمَثَّلَ الادبَ: اس نے آپ کو ادب میں گم کر لیا ہے۔ وہ ادب میں گم ہو کر رہ گیا ہے۔ ـــالغذاءُ: غذاء کا اپنی صورت کھو دینا اور کھائی ہوئی غذا کی شکل اختیار کرنا۔ تَمَاثَلَ الشیئان: باہم مشابہ ہونا ـــالعلیل من عِلَّتِہٖ: بیمار کا صحت یابی کے قریب ہونا۔ اِمْتَثَلَ المَثَلَ و بالمثل: مثال بیان کرنا۔ ......الشیءَ: کسی شئے کے نمونہ پر بنانا۔ ـــالطریقۃَ: طریقہ کی پیروی کرنا۔ ـــمن القاتل: قاتل سے قصاص لینا۔ المِثْل جمع اَمْثَال: شبہ، نظیر، مشابہت، مماثل (مذکر مونث، تثنیہ اور جمع کے لئے) کہا جاتا ہے: ھو وھی وھما و ھم و ھنّ مِثْلُہٗ: وہ (مذکر) وہ (مونث) وہ دو مذکر و مونث اور وہ (جمع مذکر) اور وہ جمع مونث) اس کی مانند ہے اور ہیں)۔ ھم امثالھم (وہ ان کے مانند ہیں) بھی کہا جاتا ہے۔ فلانٌ مُستَرادٌ لِمِثْلِہٖ: اس کی مثل طلب کی جاتی ہے اور اس کی حرص کی جاتی ہے۔ اسی طرح: ھی مُستَرادۃ لمثلھا۔ المَثَل جمع أمثال: مشابہ۔ نظیر۔ بات۔ کہاوت۔ عبرت۔ صفت۔ دلیل۔ حجت۔ المَثُلَۃ: عقوبت۔ عبرت ناک سزا، جیسے ناک کان کاٹنا۔ آفت۔ المَثُلَۃ جمع مَثُلات: گزری ہوئی صدیوں میں نازل ہونے والا عذاب جس سے عبرت حاصل کی جاتی ہے۔ عقوبت۔ عبرت ناک سزا۔ المِثَال جمع اُمْثِلَۃ و مُثُل و مُثْل۔ مقدار۔ شبہ۔ چیز۔ قصاص۔ المَثَالَۃ: فضیلت۔ اچھی حالت۔ المِثالی: مثالیت پسند۔ اصول پرست۔ (idea list)۔ الشیءُ المثالی (چیز) مثالی، معیاری۔ المِثَالِیَّۃ: اصول پرستی۔ مثالیت، تصوریت۔ (idealism)۔ المُثَیل جمع مُثُل: شبیہ۔ نظیر۔ عمدہ۔ الأمْثَل جمع اَمَاثِل و مُثُل مونث مُثْلَی: افضل بہتر کہا جاتا ہے: المریضُ الیومَ اَمْثَلُ: مریض کی حالت آج بہتر ہے۔ اَماثِل القوم: قوم کے برگزیدہ۔ الطریقۃُ المُثلٰی: حق کے مشابہ راستہ۔ الاُمْثُولَۃ جمع اَمَاثِیل و اُمْثُولات: اشعار کے وہ مصرعے جن کو محاورے کے طور پر بیان کیا جائے۔ التِمثال جمع تماثِیل: تصویر، مجسمہ۔ التمثّل و التمثیل فی الغذاء: غذا کا اپنی صورت کھو دینا اور کھائی ہوئی چیز کی صورت اختیار کرنا۔

۲۔ مَثَلَ ـ مُثُولا القمرُ: چاند کا ظاہر ہونا، غائب ہونا (ضد)۔ ......الرجُلُ: اپنی جگہ سے ہٹنا۔ زمین سے چمٹنا۔ ـــومَثُلَ ـ مُثُولا بین یدی فلان: کے سامنے کھڑا ہونا۔ تَمَثَّلَ بین یدیہ: کے سامنے کھڑا ہونا۔ اِمْتَثَل الامرَ: حکم بجا لانا۔ الماثِل (فا) جمع مُثَّل من الرسوم: مٹا ہوا نشان۔ کہا جاتا ہے: مِثْلٌ مَاثِلٌ: مشہور مثال۔ المَاثِلۃ: ماثل کا مونث: لیمپ، چراغدان۔

۳۔ المِثَال جمع اَمْثِلَۃ و مُثُل و مُثْل: بستر

مَثَلَ ـ مُثُولاً ہٗ: کے مشابہ ہونا، کسی جیسا ہونا، یا نظر آنا، کی مشابہت رکھنا، کی نقل کرنا، تقلید کرنا، کی نقل اتارنا، کے نقش قدم پر چلنا ......ہ ب: کو سے تشبیہ دینا، ـــ ہ: کا نمونہ ہونا، کا مطلب ہونا، کے معنی ہونا، کا مظہر ہونا، کی علامت ہونا، پر مشتمل ہونا۔ ـــبین یدیہ: کے سامنے سیدھا کھڑا ہونا۔ کے روبرو پیش ہونا۔ ـــ اپنے آپ کو آنکھ کے سامنے پیش کرنا، نظر آنا، دکھائی دینا، کھڑا ہونا، آگے آنا، داخل ہونا (خصوصاً اداکار کا سٹیج پر آنا، مثل بین یدی المَلِك: بادشاہ کی خدمت میں شرف باریابی پانا، بادشاہ کا کسی کو شرف باریابی بخشنا ـ مَثْلاً ب: کو زخمی کرنا، اس کے جسم کا کوئی حصہ ناکارہ کرنا، کے ہاتھ پیر کاٹنا۔ ـ مَثْلاً و مُثْلَۃً ب: کسی کو دوسروں کے لئے تازیانہ عبرت بنانا۔ مَثُلَ ـ مُثُولاً بین یدیہ: کے سامنے کھڑا ہونا، پیش ہونا۔ مَثَّلَ ہ ب کو کے مانند بنانا، کو سے مشابہ بنانا، کو کسی جیسا بنانا، کو کے مماثل بنانا: ذہن نشین کرنا۔ ـــب ل/ ہ علی: کو مثال کے طور پر پیش کرنا۔ ......ب ل: کی مثال دے کر کسی کو سمجھانا۔ ......ہ ب: کو کسی کی ہو بہو نقل (تشبیہ) کے طور پر استعمال کرنا ...... ھ ب: کو سے تشبیہ دینا۔ ـــب: کو سخت سزا دینا، سے سختی کے ساتھ پیش آنا، کو زخمی کر کے جسم کا کوئی حصہ ناکارہ بنانا، کے ہاتھ پیر کاٹنا۔ ...... ہ/ل: کو دکھانا، کو تصویر سے یا وضاحت سے پیش کرنا، کی تصویر کھینچنا، کا تصور کرنا، کی لفظوں میں تصویر کھینچنا، بیان کرنا، کو نقل کرنا ...... ہ: کی رنگین تصویر کھینچنا، کا نیم مجسمہ بنانا، کا مجسمہ بنانا۔ ...... ہ/ہ: کی نمائندگی کرنا۔ سٹیج یا سکرین پر اداکاری کرنا، بطور اداکار پیش ہونا۔ ...... دورا: پارٹ یا رول ادا کرنا۔ کسی رول میں بطور بڑا اداکار یا اداکارہ کام کرنا۔

ے کھیل کو سٹیج کرنا، تمثیل پیش کرنا۔ مَثَّل بہ أشنَعَ تِمثیل: کو کوئی دہشتناک مثال بنا دینا، کو سخت ترین ظالمانہ سزا دینا۔ مَاثَل ہ/ ہ: کے مشابہ ہونا، کے مانند ہونا، کے مانند دکھائی دینا، کی مشابہت رکھنا، کے مماثل ہونا، کسی شخص یا چیز جیسا ہونا۔ ہ ب کو سے تشبیہ دینا۔ تَمَثَّلَ ب: کسی کی مانند ہونا، کا ہم شکل ہونا، کا اتباع کرنا، کی شکل پر ہونا، کی شکل اختیار کرنا ے کو جذب کرنا، سمونا۔ ب کی طرح کرنا، کی نقل کرنا۔ ب کا تصور کرنا ہ کا خیال آنا۔ ب کو بطور مثال پیش کرنا یا کو بطور تشبیہ استعمال کرنا۔ فی: میں دکھائی دینا، پیش ہونا۔ ہ کو مجسم کرنا، کو عملی شکل دینا یا عملی شکل میں لانا، کو شخص تصور کرنا، کو مجازی رنگ میں پیش کرنا کو نمونہ بنانا۔ بین یدیہ: کے سامنے سیدھا کھڑا ہونا، کے روبرو پیش ہونا۔ تَمَاثَل: باہم مشابہ ہونا، ہم شکل ہونا، مشابہ ہونا۔ من: سے صحت یاب ہونا۔ تماثل للشفاء یا الی الشفاء: روبصحت ہونا۔ اِمْتَثَل ہ: کو بطور نمونہ یا مثال لینا، کی نقل کرنا، کی اتباع کرنا۔ ل: کی اطاعت اختیار کرنا، کی فرمانبرداری کرنا، کا محکوم ہونا، کے زیر نگیں ہونا۔ ہ حکم ماننا، حکم کی تعمیل کرنا۔ مِثل جمع اَمْثال: ایک جیسی، مشابہ، مماثل (چیز) ایسی ہی قسم کی (چیز) مشابہت، مماثلت تشبیہ۔ ہوبہو نقل، شکل، بھیس، تصویر، عکس، مساوی، ہم معنی، کے مانند، جیسا، جیسی، مِثل و کمِثلِ: کے مانند، کے مشابہ، کے مماثل۔ ھم مِثلُہ: وہ اس کے مانند ہیں۔ وہ اس کی قسم کے ہیں۔ بالمثل: اسی طرح اسی انداز سے یکساں، برابر، نیز، بھی۔ مِثل ما: کے علاوہ، مزید برآں، بالکل اسی طرح۔ بمثل ما: بالکل اسی انداز سے، اسی طرح اجرُ المثل: کافی ادائیگی یا تنخواہ۔ عَامَلَہُ بالمثل: کو ویسا ہی بدلہ دینا، سے ویسا ہی سلوک کرنا۔ مبدأ المعاملة بالمثل عمل ردعمل کا اصول، رعایت باہمی اصول۔

مقابلة المثل بالمثل: انتقامی کارروائی، انتقام۔

اَمْثالُہُ: اس جیسے لوگ، اس کی قسم کے لوگ۔

امثالُ ابی بکر: حضرت ابوبکر جیسے لوگ۔ الی ثلاثة امثاله: تین گنا، مِثلما: جیسا، مِثلِی: جس کی جگہ دوسرا لے سکے، جسے ہٹایا جا سکے۔ قابل تبادلہ۔

مَثَل جمع اَمثال: مشابہت، تشبیہ استعارہ۔ مثال، تمثیل، کہاوت، ضرب المثل، مقولہ، مِتال، سبق، مماثل حالت، نصب العین، نمونہ، مَثَلاً: مثال کے طور پر، مثلہ کمثل: وہ کے مشابہ ہے، کے مانند ہے۔ مَثَل أسمیٰ یا مثل اعلیٰ: نصب العین، مطمح نظر، آئیڈیل۔

الامثال السائرة: کہاوتیں۔ علی رأی المَثَل: کہاوت کے مطابق، جیسا کہ کہاوت ہے: مِثَال جمع اَمثِلَة و مُثُل: یکساں چیز، ایک جیسی، مشابہ، مماثل (چیز)۔ استعارہ تشبیہ، تمثیل، مثال، کہاوت، مقولہ، ضرب المثل، مثالیہ، مجازیہ (allegorry) مثال، نمونہ، معیار، عبرتناک سزا، ماڈل، تصویر (image) علی مِثال: کے انداز میں، کے اسلوب پر، کے نمونہ پر۔ مِثال اعلیٰ جمع مُثُل علیا: آئیڈیل نصب العین۔ مطمح نظر۔ مُثُل عالیہ: ideals۔ مِثالی: تمثیلی، مثالی، مجازی، مثالی امتیازی نمائندہ نمونہ، سبق آموز، عبرتناک، عبرت انگیز۔

مثالی النزعة: مثال پسند، مشابہت پسند۔

مَثَّال: جمع مثالون: سنگ تراش، مجسمہ ساز۔ مَثَالَة: مثالیت، سبق آموزی، کمال، برتری جمع مثالات و مثائِل: سبق، کام، تفویض۔ مَثِیل جمع مُثُل: مانند، ایک جیسا، مماثل، مشابہ، یکساں، ہمسر، برابر کا، ہم مرتبہ، مدمقابل۔ مثیلہ مؤنث مثیلتها: اس کی قسم کا، اس کی قسم کی، لامثیل له، لیس له مَثِیل اور لم یسبق له مثیل: بے نظیر، بے مثال، یکتا، یگانہ۔ مُثُول: سیدھا کھڑا ہونا، پیش پیش کشی، باریابی۔ اُمْثُولہ جمع اُمثولات و اماثیل: مثال، سخت ترین یا شدید ترین مثال، تنبیہ، سبق، کہاوت کام۔ اَمْثَل مونث مُثلیٰ جمع أماثِل: کمال کے قریب تر، نصب العین کے قریب تر ہونے والا، مثالی، سبق آموز، کامل۔ السبیل المُثلیٰ لِ: کا مثالی راستہ۔ تِمثال جمع تماثیل: مجسمہ، بت، سوار کا مجسمہ، تمثال نصفی: سر کا مجسمہ، نیم مجسمہ (bust)۔ تمثیل جمع تماثیل: مثالوں کا اقتباس، توضیح، نقل، مثال، تشبیہ، صورت گری، تصویر سازی، شبیہ سازی، تصویر کشی، الفاظ میں تصویر کشی، مصوری، بیان، نمائندگی، سفارتی نمائندگی، ڈرامائی نمائندگی، ایکٹنگ، ایکٹر کا کوئی رول ادا کرنا، انجام دہی، بجا آوری، عمل، کرتب، شو، ڈرامائی آرٹ، عبرتناک سزا، تمثیل تجاری: تجارتی ایجنسی، تمثیل فلانٍ: (فلمی اشتہاروں میں) ممتاز اداکار اور اداکارائیں فلاں فلاں۔ بدل التمثیل: نمائندگی کا الاؤنس، پیشہ ورانہ اخراجات کا الاؤنس۔ خرچہ الاؤنس۔ دار التمثیل: تھیٹر، منڈوا، غنائیہ خانہ (opera house) فن التمثیل: ڈرامائی آرٹ، تھیٹر، مجسمہ سازی، سنگتراشی، نقاشی، بت تراشی، بت گری، علی سبیل التمثیل: تشریح یا توضیح کے لیے۔

تَمثیلی: تھیٹر یا سٹیج سے متعلق، ڈرامائی انداز کا اداکاری کا، اداکاروں اور اداکاراؤں کا، اداکاری سے متعلق، اداکار سے متعلق، دکھاوے کا، ظاہرداری کا، نائکی، تمثیلی، سوانگ کے متعلق تماشہ گاہ میں دکھائے جانے کے قابل اچانک۔ ملعب تمثیلی: تھیٹر، منڈوا، تمثیلیہ غنائیة: اوپرا Opera۔ مماثلة: مشابہت، مماثلت، یکسانیت، تشبیہ، ملتی جلتی شکل و صورت، مطابقت، موافقت، تناسب، قطعی برابری، مساوات، تمثل: رچ بس جانا، جذب ہونا، تماثل: برابر کا ہونا، ٹکر کا ہونا، مساوی ہونا، ہم خیالی، ہم آہنگی، اتفاق رائے کا مطابقت، موافقت، لگاؤ، مشابہت، مماثلت، یکسانیت صحت یابی، افاقہ۔ امتثال حکم کی تعمیل، اتفاقرائے فرمانبرداری اطاعت حکم کی بجا آوری۔ مَاثِل: کھڑا رکھا ہوا، نمائش کیا ہوا، نمائش میں، ظہور میں آنے والا، سامنے آنے والا، اچانک آپڑنے والا، خلاف توقع پڑنے والا، نظر آنے والا، معلوم ہونے والا، لگنے والا، ظاہر ہونے والا، خود پیش ہونے والا، ماثل امام عینیہ: کی آنکھوں کے سامنے حاضر، ماثل للعیان: آنکھوں کے سامنے، مرئی، واضح، جاذب توجہ، ظاہر، ماثلٌ فی حضرته: کے سامنے، کی موجودگی میں۔ ماثِلة: لمپ، شیشے کا جھاڑ۔ مُمَثِّل: نمائندگی کرنے والا، نمائندہ، نمائندگی سے متعلق جمع مُمَثِّلون: نمائندہ، سفارتی نمائندہ، ڈپٹی، ایجنٹ، موسیقار، مطرب، کھلاڑی، سٹیج کا کھلاڑی، ایکٹر، اداکار، مزاحیہ اداکار comedian۔ ممثل تجاری: تجارتی ایجنٹ۔ مُمَثِّلة جمع مُمَثِّلات: اداکارہ (actress)۔ مُمَثِّلِیّة: نمائندگی۔ ایجنسی۔ مُمَثِّلِیّة سیاسیة: سفارتی نمائندگی۔ مُمَثَّل: بیان کردہ، نقل لفظوں میں تصویر کھینچا ہوا، تصویر کھینچا ہوا، شبیہ بنایا ہوا، نمائندگی کیا ہوا، ذہن نشین کیا ہوا۔ مماثل: مشابہ، مانند، کی طرح کا، ملتا جلتا، مثل، مطابق، ہم شکل، مُتَماثِل: باہم مشابہ، مانند، ملتا جلتا، ایک جیسی قسم کا ہم نسبت، ہم مقدار، ہم وزن، یکساں، مساوی، ایک دوسرے کے مطابق، ویسا ہی، اسی شکل کا، ہم شکل، ہوبہو ملتا جلتا، رچ بس جانے والا، ذہن نشین ہونے والا۔ مُمْتَثِل: فرمانبردار، حکم کی تعمیل کرنے والا۔ فرمانبردار۔ مطیع اطاعت شعار، اطاعت پذیر۔ انقیاد پذیر۔

مثن: مَثَنَ ۔ مَثْناالرجل: کے مثانہ پر مارنا۔

مَثِنَ ۔ مَثَناً: مثانہ میں پیشاب نہ روک سکنا۔ صفت اَمْثَن و مَثِن مونث مثناؤ و مَثِنة۔ مُثِنَ مَثْناً: مثانہ کی

بیماری والا ہونا۔ صفت مَمْثُون و مَثِین ۔ المثانۃ جمع مَثَانات: پیشاب کے رہنے کی جگہ (انسان اور حیوان میں)۔ بچہ دانی۔

مج: ۱۔ مَجَّ ـ مَجًّا الشرابَ او الشیءَ و بہ من فمہ: منہ سے پانی یا کوئی چیز پھینکنا۔ استعارہ کے طور پر کہتے ہیں: ھذا کلام تمجہ الاسماعُ: یہ ایسا مکروہ کلام ہے کہ کان اس کو پھینکتے ہیں اور سننا نہیں چاہتے۔ مَجَّجَ العنبُ: انگور کا میٹھا ہونا۔ خوش ذائقہ ہونا۔ اَمَجَّ العودُ: لکڑی کا تر ہونا۔ اِنْمَجَّ: ٹپکنا۔ الماجّ (فا) جمع مُجَّاج و ماجُّون: جس کی رال بڑھاپے کی وجہ سے ٹپکتی ہو۔ المُجّ: پتھر پر شہد کے قطرے۔ المَجَّۃ: مَجّ کا اسم مرّۃ۔ کہا جاتا ہے: مابقی فی الاناء الا مَجَّۃٌ: برتن میں صرف اتنا رہ گیا ہے جو ایک بار میں منہ سے پھینکا جاتا ہے، یعنی کلی بھر۔ المُجُج (ح): شہد کی مکھیاں، مست لوگ۔ المَجَج: باچھوں کا ڈھیلا پن۔ انگوروں کا پکنا۔ المُجَاج: تھوک۔ مُجَاج النحل: شہد۔ مُجَاج العنب: شراب۔ مُجَاج المزن: بارش۔ کہا جاتا ہے: خبزَ مُحاجًا: اس نے ٹکی کی روٹی پکائی۔ المُجاجَۃ: تھوک۔ مُجاجَۃُ الشیءِ: نچوڑ۔ المَجَّاج: بہت کلی کرنے والا۔ کاتب۔

۲۔ اَمَجَّ الفرسُ: گھوڑے کا دوڑنے لگنا۔ ـ الرجُلُ: کسی ملک میں پھرنا۔

۳۔ المَجّ: ماش کے دانے۔ المُجَاج: ٹہنی۔ شاخ، ماش کے دانے۔

۴۔ مَجْمَجَ الکتابَ: تحریر کو صاف نہ لکھنا۔ ـ فی حدیثہ: بات صاف نہ کرنا۔ المَجْماج: ڈھیلا۔ بہت یا موٹے گوشت والا۔

مَجَّ ہ: کو تھوکنا، اگلنا، باہر نکالنا۔ کو مسترد کرنا، کو دل سے نکالنا، کو (بے کار سمجھ کر) پھینک دینا۔ مَجَّج: پک جانا، پکنا، شیریں ہونا۔ مُجَاج و مُجَاجَۃ: تھوک، لعاب دہن، رس۔

مجح: مَجَحَ ـ مُجُحاً و مَجِحَ ـ مَجَحاً و تَمَجَّحَ الرجُلُ: تکبر کرنا، فخر کرنا ـ الدلوَ فی البئر: ڈول کنویں میں ہلانا۔ المِجَاح: تکبر کرنے والا، متکبر۔

مجد: ۱۔ مَجَدَ ـ مَجْداً: بزرگی والا ہونا۔ ـ فلاناً: بزرگی میں غالب ہونا۔ مَجُدَ ـ مَجَادَۃً: بزرگی والا ہونا۔ صفت ماجِد و مَجِید جمع امجاد۔ مَجَّدَ فلاناً: کی تعظیم کرنا، کی تعریف کرنا، کی بزرگی کی طرف نسبت کرنا۔ ماجَدَ مِجاداً و مُماجَدَۃً ہ: کا بزرگی میں مقابلہ کرنا۔ اَمْجَدَ فلاناً: کی تعظیم کرنا، کی بزرگی کی طرف نسبت کرنا ـ فلانٌ وُلْدَہُ و لِوُلْدِہ: کے لئے بہترین ماؤں کا انتخاب کرنا۔ کہا جاتا ہے: ھولاءِ قومٌ اَمْجَدَھُمْ ابوھم: ان لوگوں کے والد نے ان کے لئے بہترین ماؤں کا انتخاب کیا تھا۔ تَمَجَّدَ: بزرگ ہونا۔ تَمَاجَدَ: باہم فخر کرنا۔ اپنی بزرگی بیان کرنا، کہا جاتا ہے تماجدوا فیما بینھم: انہوں نے آپس میں فخر کیا اور اپنی بزرگی بیان کی۔ اِسْتَمْجَدَ: بزرگی کا طالب ہونا، اچھے صفات میں مشہور ہونا۔ المَجْد (مص) جمع اَمْجاد: عزت، بلندی۔ بلند زمین۔ الماجد (فا) مونث ماجدۃ جمع مَوَاجِد: بزرگی والا، خوش خلق۔ الاَمْجَد جمع اَمَاجِد: اسم تفضیل: زیادہ بزرگ۔ المَجِیدی: آل عثمان کے سلاطین میں سلطان عبدالمجید کی طرف منسوب چاندی کا سکہ جس کی قیمت ۲۰ قرش تھی۔

۲۔ مَجَدَ ـ مَجْداً الراعی الاِبلَ: چرواہے کا اونٹوں کو چارے سے سیر کرنا۔ ...... مَجْداً و مُجُودًا ت الاِبلُ: اونٹوں کا بہت چارے والی زمین میں سیر ہو کر چرنا صفت ماجدۃ جمع مَوَاجِد و مُجَّد و مُجُد۔ مَجَّدَ الراعی الاِبلَ: چرواہے کا اونٹوں کو چارے سے سیر کرنا۔ ...... العطاءَ: بہت بخشش عطا کرنا۔ ...... لفلان من کذا: کو سے زیادہ کرنا۔ اَمْجَدَ العطاءَ: بہت بخشش عطا کرنا۔ ...... لفلان من کذا: کو سے زیادہ کرنا۔ کہا جاتا ہے۔ اَمْجَدَہُ ذَمًّا و سَبًّا: کی بہت عیب جوئی کرنا اور اس کو بہت گالیاں دینا۔ نزلوا ابھم فامجدوھم قِرًی: وہ ان کے پاس بہت کچھ لے کر آئے۔ ...... الراعیُ الابلَ: چرواہے کا اونٹوں کو چارے سے سیر کرنا۔ ...... ت الاِبلُ: اونٹوں کا بہت چارے والی زمین میں سیر ہونا۔ شیءٌ ماجدٌ مونث ماجدۃ جمع مَوَاجِد: بہت چیز۔

مَجَدَ ـ مَجْداً و مَجُدَ ـ مَجَادَۃً: پرشکوہ ہونا، شاندار ہونا، مشہور ہونا، نامور ہونا، سرفراز ہونا۔ مَجَّدَ و اَمْجَدَ: تعریف کرنا، تعریف کے پل باندھنا، حمد و ثنا کرنا، ستائش کرنا، حمد کرنا، شہرت کرنا، تَمَجَّدَ: تعریف کیا جانا، ستائش کیا جانا، حمد کیا جانا، حمد و ثنا کیا جانا، ڈینگ مارنا، شیخی بگھارنا، مایہ فخر ہونا، اترانا۔ مَجْد جمع امجاد: ناموری، مایہ ناز، بزرگی، جلال، شان، جلوہ، تجلی، شان شوکت، شان و شکوہ، کرّ و فرّ، بڑائی، عظمت، شرافت، عالی ظرفی، قدر و منزلت، نیک نامی، شہرت، امتیاز۔ مَجْدِی: لائق ستائش، قابل تعریف، ستودہ، پرشکوہ۔ مجید: پرشکوہ، مشہور نامور، جلیل القدر، نمایاں شاندار، معروف، محمود، قابل تعریف، لائق ستائش، عمدہ، بہت خوب، عالی شان، عالی ظرف۔ الکتاب المجید: قرآن۔ امجاد (مجید کی جمع)، ممتاز لوگ، عالی مرتبہ لوگ، عظمت و رفعت کے مالک۔ اَمْجَد جمع اَماجِد: زیادہ پرشکوہ، زیادہ روشن، زیادہ تاب دار، زیادہ مشہور، زیادہ معروف، زیادہ نامور، زیادہ عالی مرتبہ، زیادہ گرامی قدر، زیادہ ممتاز، زیادہ نمایاں۔ تمجید: تعریف، ستائش، حمد و ثنا، تکبیر۔ تجید، تنویر، سربلندی، سرفرازی، معبود بنالینا، حد سے زیادہ احترام۔

مجر: ۱۔ مَجَرَ ـ مَجْراً: پیاسا ہونا۔ مَجِرَ ـ مَجَراً من الماءِ و نحوہ: کے پیٹ کا پانی سے بھرنا مگر سیراب نہ ہونا۔ ـ و اَمْجَرَت الشاۃُ: پیٹ میں بچہ بڑا ہونے سے بکری کا بوجھل ہونا اور اٹھ نہ سکنا۔ المَجْر: بڑی فوج۔ بہت ہر چیز کا۔ المَجَر: حاملہ بکری کے پیٹ میں بچہ کا بڑا ہونا۔ شاۃٌ مَجِرَۃٌ: حمل بڑا ہونے سے کمزور بکری۔ الاَمْجَر: بڑے پیٹ اور دبلے جسم والا۔ المُمْجِر من النساء جمع مَمَاجِر: جڑواں بچے جننے والی عورت۔

۲۔ مَاجَرَ مِجاراً و مُمَاجَرَۃً و اَمْجَرَ فلاناً فی البیع: سے زیادہ لینا، سود لینا۔ المَجْر: حاملہ اونٹنی اور بکری کے پیٹ کا بچہ۔ حاملہ جانور کے پیٹ کے بچہ کا خریدا جانا۔ زیادتی، سود، جوا۔

۳۔ المَجْر: عقل۔ المَجَر: ملک ہنگری۔ ملک ہنگری کے باشندے۔ اس ملک کے سونے کے سکوں کی ایک قسم۔ المِجَار: اونٹ کے پاؤں باندھنے کی رسی۔

مَجِرَ ـ مَجَراً: پیاسا ہونا، پیاس لگنا، پیاس محسوس کرنا۔ مَجْر: بہت بڑا لشکر۔ ماجُور جمع مَوَاجِیر: پنالی۔ ناند، کونڈا۔ مَجَرِی: ملک ہنگری کا۔ مَجْرِیط: میڈرڈ (Madrid)۔

مجس: مَجَّسَ ہ: کو مجوسی بنانا۔ تَمَجَّسَ: مجوسی ہونا۔ المَجُوس: سورج یا آگ کی پرستش کرنے والے۔ واحد مَجُوسی: کبھی مجوسی، جادوگر، دانا اور فلسفی کو بھی کہتے ہیں۔ (یہ لفظ میخ کُوش سے جو فارسی لفظ ہے مُعَرَّب ہے۔ اس کے معنی چھوٹے کانوں والا ہے۔ المَجُوسِیَّۃ: مجوسی کا مونث، مجوسیوں کا مذہب

مجع: ۱۔ مَجَعَ ـ مَجْعًا و مَجَعَۃً و تَمَجَّعَ و اِمْتَجَعَ: کھجوریں کھا کر اوپر سے دودھ پینا۔ مَجَّعَ تمجیعًا ضیفَہُ: اپنے مہمان کو کھجور اور دودھ کا بنا ہوا کھانا کھلانا۔ اَمْجَعَ الفصیلَ: اونٹ کے بچے کو برتن سے دودھ پلانا۔ المُجَاعَۃ: کھجور اور دودھ سے بنے ہوئے کھانے کا بچا کھچا۔ المجیع: کھجور اور

دودھ سے بنا ہوا کھانا۔

۲۔ مَجع – و مَجُع ٭ مَجَاعَةً: باہم مخول کرنا۔ بے شرم و بے حیا ہونا۔ مَاجَعَ مُمَاجَعَةً: باہم مخول کرنا۔ ایک دوسرے سے مخول کرنا۔ تَمَاجعا: باہم مخول کرنا۔ المِجْع مخول کرنے والا و المَجْع: جاہل، احمق۔ المُجْعَة: جاہل، احمق۔..... و المِجعَة: جاہل (عورت)۔ المَجِعَة و المِجَعَة و المُجَعَة و المَاجعَة: بے حیا مخولی عورت۔ المَجَّاع و المَجَّاعَة و المُجَّاعَة: بے حیا مخولی مرد۔

مجل: مَجَلَ ٭ مَجْلاً و مُجُولاً و مَجِلَ ٭ مَجَلاً ت یدُهُ: ہاتھ میں کام کرنے کی وجہ سے آبلہ پڑنا۔ عوام بقبقت کہتے ہیں۔ اَمْجَلَ تْ يَدُهُ: کے ہاتھ میں آبلہ پڑنا۔ ...... العملُ يدهُ: کے ہاتھ میں آبلہ ڈالنا۔ تَمَجَّلَ رأسُهُ قيحًا و دمًا: نے سر کا پیپ اور خون سے بھر جانا۔ المَاجِلُ (فا): پہاڑ یا وادی کے دامن کا پانی۔ المَجْلُ (مص): آبلہ۔ المَجْلَة جمع مِجَال و مجل (طب): آبلہ عوام اسے بقُوقَة کہتے ہیں۔

◯ مَجْلَة جمع مِجَال اسم جمع مَجْل: چھالہ۔ آبلہ مَاجِل جمع مَوَاجِل: حوض۔ ٹینکی۔ مُمَجْمَج: مبہم۔ غیر واضح۔ جلدی جلدی گھسیٹا ہوا، جو پڑھا نہ جا سکے۔

مجن: ۱۔ مَجَنَ ٭ مُجُونًا الشیءُ: موٹا اور سخت ہونا۔ مُجُونًا و مُجْنًا و مَجَانَةً: مخول کرنا اور بے حیا ہونا صفت مَاجِن جمع مُجَّان۔ تَمَجَّنَ: بتکلف مخول کرنا۔ مخول کرنے والے کا سا عمل کرنا۔ کہا جاتا ہے: تَمَجَّنَ فی كلامه: اس نے باتوں میں مخول کیا اور بے حیائی کی۔ تَمَاجَنَ: آپس میں مزاح کرنا۔ المَجَّان: بڑا مخولی۔

۲۔ المَجَّان: بہت کافی اور کشادہ۔ کہا جاتا ہے۔ ماءٌ مَجَّانٌ: بہت پانی۔ مفت۔ عطیہ بلا قیمت۔ کہا جاتا ہے: اَخَذَهُ او فعَلَه مَجَّانًا: اس نے وہ چیز مفت لی یا وہ کام مفت کیا۔ هذا الشیءُ لك مَجَّانٌ: یہ چیز تمہاری ہے اور مفت ہے۔ طَرِيقٌ مُمَجَّنٌ: لمبا راستہ۔

◯ مَجَنَ ٭ مُجْنًا و مُجُونًا و مَجَانَةً: مذاق کرنا، دل لگی کرنا، ہنسی اڑانا، چھیڑنا، فقرہ کسنا، طعن کرنا، مضحکہ اڑانا، چڑانا، چوٹ کرنا۔ مَاجَنَ ہ: کی ہنسی اڑانا، پر طنز کرنا، پر چوٹ کرنا، کا مضحکہ اڑانا، کو چڑانا، پر آوازے کسنا، کو طعنے دینا، لعنت ملامت کرنا، سے مذاق کرنا، کی ہنسی اڑانا، پر استہزاء کرنا، کو ہیچ سمجھنا، کو چھیڑنا، سے غیر محتاط مذاق کرنا۔ تَمَجَّنَ گستاخانہ مذاق کرنا۔ تَمَاجَنَ: ایک دوسرے کا مذاق اڑانا، ایک دوسرے پر ہنسنا، ایک دوسری کی ہنسی اڑانا۔ مَجَانَة: بھانڈپن، مسخراپن، جمع مجانات، شوخی، شرارت، عملی مذاق، خرمستی، غیر مہذب حرکت ہنسی، ٹھٹھا۔ مضحکہ خیز حرکت۔ مَجَّان: گستاخ، ڈھیٹ، بے شرم، بے حیا، جسے روکا نہ گیا ہوا، اٹھکیلیاں کرنے والا۔ آوارہ، مسخرا، بھانڈ، مفت۔ مَجَّانًا یا بالمَجّان: مفت، بلا قیمت۔ مَجَّانی: مفت، بلا قیمت۔ مَجَّانِيَة: بلا معاوضہ کام کرنا۔ بے غرضانہ خدمت، فیس سے استثناء۔ فیس کی معافی۔ مُجُون: بھانڈپن، مسخراپن، بے شرمی، بے حیائی، گستاخی، ڈھٹائی، بے تمیزی۔ مُجُونِی: بے حیا طنز کرنے والا، ترش رو۔ مَاجِن جمع مُجَّان: گستاخ، ڈھیٹ، بے شرم، بے حیا، شوخ، بے ادب، بدتہذیب، بھانڈ، مسخرا۔ مَاجِن جمع مَوَاجِن جمع مَوَاجِن: حوض، ٹینکی۔ مَجنيز يوم میگنیشم: ایک معدنی عنصر، ایک سفید قسم کی مٹی۔

مح: ۱۔ مَحَّ ٭ مَحًّا و مَحَحًا و مُحُوحًا و مُحُوحَةً و اَمَحَّ الثوبُ: کپڑے کا پرانا ہونا۔ —— الاثرُ: نشان کا مٹنا۔ —— ت الدارُ: گھر کا بے نشان ہونا۔ الماح و المَحّ: پرانا کپڑا۔

۲۔ المُحّ: خالص چیز۔ —— و المُحَّة: انڈے کی زردی۔ المُحاح: بھوک۔ المَحَّاح: جھوٹا۔ صرف باتوں سے خوش کرنے والا۔ کام کر کے نہ دینے والا۔ الامَحّ: موٹا۔

◯ مَحّ: بوسیدہ۔ تار تار، پھٹا پرانا، فرسودہ۔ مُحّ: بہترین یا پسندیدہ ترین حصہ۔ مختصر مگر معنی خیز، خلاصہ، ملخص، اہم، ماحصل، جوہر، انڈے کی زردی۔

محت: ۱۔ مَحَتَ ٭ مَحْتًا فلانًا: کسی کو بہت غضبناک کرنا۔ کہا جاتا ہے: انی لأَمْحَتَنَّكَ: میں تمہیں غیظ و غضب سے بھر دوں گا۔

۲۔ مَحُتَ ٭ مُحَاتَةً اليومُ: دن کا گرم ہونا۔ المَحْت جمع مُحَتَاء و مُحُوت: گرم دن، سخت چیز۔

۳۔ المَحْت جمع مُحَتَاء و مُحُوت: عقل مند، ذہین، تیز فہم، خالص۔ کہا جاتا ہے: هُوَ عَرَبِیٌّ مَحْتٌ بَحْتٌ: وہ خالص عرب ہے۔

محج: ۱۔ مَحَجَ ٭ مَحْجًا الرجُلُ: جلدی کرنا۔ العودَ او اللحمَ: لکڑی یا گوشت چھیلنا۔ —— شيئًا عن شيءٍ: کو سے پونچھنا۔ —— تِ الريحُ الارضَ: ہوا کا غبار اڑا لیجانا۔

۲۔ مَحَجَ ٭ مَحْجًا الجلدَ: چمڑے کو نرم کرنے کے لئے ملنا۔ اللبنَ: دودھ بلونا۔ —— الدلوَ (کنویں میں) ڈول ہلانا۔

۳۔ مَحَجَ ٭ مَحْجًا الرجُلُ: جھوٹ بولنا۔ مَاحَجَ مِحَاجًا و مُمَاحَجَةً: سے ٹال مٹول کرنا۔ المَحَّاج: جھوٹا۔

محر: المَحَارَة: کستورا مچھلی، کستورا مچھلی کا کھپرا، خوردنی سمندری صدفیہ، کرنی، کرنڈی۔

محس: مَحَسَ ٭ مَحْسًا الجلدَ: چمڑے کو نرم کرنا اور رنگنا۔ الأَمْحَس: ماہر چمڑا رنگنے والا۔

محش: ۱۔ مَحَشَ ٭ مَحْشًا الجلدَ: کھال پر سے گوشت چھیلنا۔ ......الطعامَ: بہت کھانا کھانا۔ —— السيلُ مَا مَرَّ عليه: سیلاب کا ہر اس چیز کو بہا لیجانا جس پر سے اس کا گزر ہو۔ —— مَحْشَةً وجهَهُ بالسيف: تلوار مار کر کسی کے چہرے کی کھال چھیل دینا۔ ...... و اَمْحَشَ الحرُّ او النارُ الجلدَ: گرمی یا آگ کا کھال جلانا۔ اِمْتَحَشَ: جلنا۔ —— فلانٌ غضبًا: غصہ سے بھڑک اٹھنا۔ —— القمرُ: چاند کا چھپ جانا۔ ......تُهُ النارُ: کو آگ کا جلانا۔ المُحَاش: جلا ہوا۔ المَحَاش: آپس میں عہد کرنے کے لئے آگ کے گرد جمع ہونے والے۔ سَنةٌ مَحُوش و مُمْحِشَة: خشک سال۔

۲۔ المَحَاش: گھر کا سامان۔

محص: ۱۔ مَحَصَ ٭ مَحْصًا الظبیُ فی عدوه: ہرن کا بہت تیز دوڑنا۔ المذبوحُ برجلِهِ: مذبوح کا تڑپنا۔ —— بفلان الارضَ: کو زمین پر پٹکنا۔ —— فلانٌ مِن فلان: سے بھاگ جانا۔ اِنْمَحَصَ فلانٌ من يده: کے ہاتھ سے نکل جانا۔ اِمْتَحَصَ الظبیُ فی عدوه: ہرن کا تیز دوڑنا۔

۲۔ مَحَصَ ٭ مَحْصًا اللهُ مَابِكَ: اللہ کا تمہاری مصیبت دور کرنا۔ —— الشیءَ: کو ہر عیب سے پاک کرنا۔ —— الذهبَ بالنار: آگ سے سونے کو ملاوٹ سے پاک کرنا۔ —— الحبلَ: رسی کو مضبوط بٹنا۔ ......السِنانَ: بھالے کو صیقل کرنا۔ —— البرقُ: بجلی کا چمکنا۔ مَحِصَ ٭ مَحَصًا الحبلُ: رسی کا نرم اور ہموار ہونا۔ مَحَّصَ الشیءَ: کو کم کرنا۔ کہا جاتا ہے: مَحَّصَ اللهُ عن فلان ذنوبَهُ: اللہ تعالیٰ نے اسکے گناہ کم کر دیئے اور اسے ان سے پاک کر دیا۔ —— اللحمَ: گوشت کو پٹھے سے صاف کرنا یعنی پٹھے نکال کر صاف کرنا۔ —— هُ عنه: کو سے دور کرنا اور پاک صاف کرنا۔ —— الرجُلَ: کو آزمانا۔ اَمْحَصَ من المرض: مریض کا بیماری سے صحت یاب ہونا۔ —— تِ الشمسُ: سورج کا گرہن سے نکلنا۔ —— هُ عنه: کو سے دور کرنا۔ تَمَحَّصَ

الظلام: اندھیرے کا دور ہونا۔انمحص الورمُ: ورم کا کم ہونا۔ ــــ الشمسُ: سورج کا ظاہر ہونا۔ المُحُص من الخیل: مضبوط ساخت کا گھوڑا۔ المَحِص من الحبال والاوتار: نرم رسّی یا تانت۔المَحّاص: ماحص کا اسم مبالغہ۔برق مَحّاصٌ: چمکنے والی بجلی۔الأمحص: ہر جھوٹے سچے کا عذر قبول کر لینے والا۔المَحِیص والمُمَحَّص من الخیل: مضبوط ساخت کا گھوڑا۔ ــــ من الأسِنّة: صیقل شدہ بھالا۔المَمْحُوص من الخیل: مضبوط ساخت کا گھوڑا۔

○ مَحَصَ - مَحْصًا ہ: کو صاف کرنا، پاک کرنا، کو واضح کرنا۔مَحَّصَ ہ: کو صاف شفاف کرنا، پاک کرنا، واضح کرنا۔ نیز مَحَّصَ ہ: کی تصحیح کرنا، کو ٹھیک کرنا، کو جانچنا، کی آزمائش کرنا، کا تجربہ کرنا، کا بغور مشاہدہ کرنا۔أمْحَصَ: دوبارہ نظر آنا، دوبارہ ظاہر ہونا، دوبارہ آنا، دوبارہ برآمد ہونا، دوبارہ نکلنا، دوبارہ ظہور میں آنا، دوبارہ باہر نکلنا۔تَمَحَّصَ: مندرجہ بالا معانی۔نیز تَمَحَّصَ: واضح ہونا، پاک ہونا۔انْمَحَصَ: واضح ہونا، پاک ہونا۔مَحِیص: روشن، چمکیلی، کوندنے والی (تلوار)۔تَمْحِیص: توضیح، وضاحت، جانچ پڑتال، مکمل امتحان، جائزہ۔

محض: مَحَضَ - مَحْضًا فلانا الودَّ او النصحَ: سے خالص محبت و دوستی کرنا، کی خالص خیر خواہی کرنا۔ ــــ الرجُلَ: کو خالص دودھ پلانا۔مَحُضَ - مُحُوضَةً نسبُ الرجل و مَحُضَ الرجل فی نسبہ: خالص نسب ہونا یا ہو جانا۔مَحِضَ - مَحَضًا: خالص دودھ پینا۔مَاحَضَ ہُ الودَّ: سے خالص محبت اور دوستی کرنا۔أمْحَضَ فلانًا الودَّ او الحدیثَ: سے محبت یا گفتار میں سچا ہونا۔ ــــ لَہُ النصحَ: کی سچی خیر خواہی کرنا۔امْتَحَضَ الرجُلُ: خالص دودھ پینا۔الماحِض: خالص دودھ کا مشتاق۔ کہا جاتا ہے رَجُلٌ مَاحِضٌ: خالص نسب والا۔ المَحْض (مص) جمع مِحَاض من اللبن و نحوہ: خالص اور ملاوٹ کے بغیر دودھ وغیرہ۔ عام طور پر خالص اور صریح۔ کہا جاتا ہے عَرَبِیٌّ مَحْضٌ اور عربیۃ مَحضًا: خالص نسب کا عرب۔ (مصدر ہونے کی وجہ سے) اس میں مذکر مؤنث اور تثنیہ اور جمع یکساں ہیں۔ اگرچہ تانیث و تثنیہ اور جمع بھی جائز ہے۔ المَحِض: خالص دودھ کا مشتاق۔الأُمْحُوضَة: خالص یا مخلصانہ نصیحت۔المَمْحُوض مؤنث مَمْحُوضَة: خالص کہا جاتا ہے فِضَّةٌ مَمْحُوضَةٌ: خالص چاندی جس میں کھوٹ نہ ہو۔

○ مَحَضَ - مَحْضَاہ ہ: سے کسی بات میں مخلص ہونا، کو محبت پیار وغیرہ دکھانا، پر محبت پیار وغیرہ واضح کرنا۔ مَحُضَ - مُحُوضَةً: خالص نسب والا ہونا، خالص ہونا، بے ملاوٹ ہونا، بے کھوٹ ہونا، کھرا، اصلی اور حقیقی ہونا۔أمْحَضَ ہ: سے کسی بات میں مخلص ہونا۔تَمَحَّضَ ل: اپنے آپ کو صرف کے لئے وقف کرنا، مخصوص کرنا، نذر کرنا یا صرف کسی کام میں لگ جانا، کے لئے وقف ہونا۔مَحْض: خالص نسب کا خالص، بے ملاوٹ، بے کھوٹ، اصلی، حقیقی، کھرا، بالکل، محض، نرا، سراسر، یکسر، صاف۔مَحْضًا: کھرا، محض، نرا۔بِمَحْضِ إختیارہ: مکمل طور پر از خود، خود بخود، خود آپ سے، آپ ہی آپ۔لِمَحْضِ صالِحِھَا: محض اس کے مفاد میں، صرف اس کی اپنی بھلائی کے لئے۔أمْحُوضَة: مخلصانہ نصیحت، صلاح، مشورہ، رائے، ہدایت۔

محط: مَحَطَ - مَحْطًا و مَحَّطَ الوترَ: تانت کو برابر کرنے کے لئے سونتنا۔ ــــ السھمَ: تیر چلانا۔امْتَحَطَ السیفَ: تلوار سونتنا۔..... الرمحَ: نیزہ کھینچنا۔ ــــ البعیرُ: اونٹ کا دوڑنا۔عامٌ مَاحِطٌ: کم بارش کا سال۔

محق: مَحَقَ - مَحْقًا الشیءَ: کو باطل کرنا، مٹانا..... اللّٰہُ الشیءَ: کو کا گھٹانا، کو بے برکت کرنا۔ ــــ فلانًا: کو ہلاک کرنا..... الحرُّ الشیءَ: گرمی کا کسی چیز کو جلا ڈالنا۔مُحِقَ الرجُلُ: قریب المرگ ہونا۔مَحَّقَ الشیءَ: کو باطل کرنا، مٹانا۔أمْحَقَ المالُ: مال کا ہلاک و برباد ہونا۔ ــــ الرجُلُ: کے مال پر تباہی آ پڑنا۔ ــــ القمرُ: چاند کا مہینہ کی آخری راتوں میں ہونا۔تَمَحَّقَ و امَّحَقَ: مضمحل ہونا، باطل ہونا، مٹنا۔إمْتَحَقَ: مضمحل ہونا، باطل ہونا، مٹنا۔ ــــ الحرُّ الشیءَ: گرمی کا کسی چیز کو جلانا۔ ــــ النباتُ: پودے کا خشک ہونا اور گرمی سے جلنا۔ ــــ الرجُلُ: قریب المرگ ہونا۔ ــــ الشیءُ: چیز کی خیر و برکت جاتی رہنا۔انْمَحَقَ: مضمحل ہونا، باطل ہونا، مٹنا۔ ــــ الھلالُ: مہینہ کے آخر میں چاند کا دکھائی نہ دینا۔ المَاحِق فا۔مَاحِقُ الصیف: موسم گرما کی شدت۔یومٌ ماحِقٌ: سخت گرم دن۔المَحْق (مص): کھجور کے قریب قریب لگے ہوئے پودے۔ المَحْقَة: ہلاکت۔المَحَاق والمُحَاق والمِحَاق: قمری ماہ کا اخیر (آخری تین راتیں)۔ سنانٌ مَحِیقٌ: باریک اور تیز بھالا۔الأمْحَق: بے برکت تھوڑی چیز۔المَمْحَقَة: مَحَق سے مَفْعَلہ کا صیغہ۔ جو کسی چیز کے وجود کی کسی جگہ کثرت پر دلالت کرتا ہے۔ کہا جاتا ہے التبذیر ممحقةٌ للمال: فضول خرچی مال کے لئے سخت تباہ کن ہے۔

○ مَحَقَ - مَحْقًا ہ: کو مٹانا، محو کرنا، کا نام و نشان مٹا ڈالنا، چھیل ڈالنا، جڑ سے اکھاڑنا، کا استیصال کرنا، قلع قمع کرنا، کو تباہ کرنا، نیست و نابود کرنا۔أمْحَقَ: چاند کا گھٹنا، نظر نہ آنا، تلف ہونا، فنا ہونا، مر جانا۔
تَمَحَّقَ و انْمَحَقَ و امَّحَقَ نیز امْتَحَقَ: مٹ جانا، مٹنا، تباہ ہونا، برباد ہونا، تلف ہونا، فنا ہونا، نیست و نابود ہونا۔مَحْق: مٹانا، محو کرنا، نام و نشان مٹانا، قلع قمع، استیصال، بیخ کنی، بربادی، تباہی، پائمالی، فنا، انہدام، ہلاکت کالعدم ہونا۔مَحَاق و مُحَاق و مِحَاق: چاند کا گھٹنا۔

محك: مَحَكَ - مَحْكًا و مَحِكَ - مَحَكًا و تَمَحَّكَ الرجلُ: باتوں میں جھگڑنا، اور بھاؤ کرنے میں جھگڑا کرنا۔صفت مَحِكٌ و ماحِكٌ و مُحْكان۔مَاحَكَ مُمَاحَكَةً فلانًا: سے جھگڑنا۔امْحَكَ الرجُلُ: باتوں میں جھگڑنا۔ بھاؤ کرنے میں جھگڑا کرنا۔ ــــ الخصومُ فلانًا: کو دشمنوں کا غضبناک کرنا۔تَمَاحَكَ الخصمان: آپس میں جھگڑنا۔المُمْتَحِك: جھگڑالو۔ بدخلق۔

○ مَحَكَ - مَحْكًا و مَحِكَ - مَحَكًا: جھگڑالو ہونا، کٹ حجتی ہونا، حجتی، تکراری یا الٹی کھوپڑی کا ہونا۔ جھگڑنا، تو تو میں میں کرنا، شور مچا کر جھگڑنا، معمولی باتوں پر الجھنا، ہٹ دھرمی سے جھگڑنا۔مَاحَكَ ہ: سے جھگڑا کرنا، سے تو تو میں میں ہونا، سے بحثنا، بحثا بحثی کرنا۔ امْحَكَ و تَمَحَّكَ: بمعنی مَحَكَ۔مَحِك: جھگڑالو، کٹ حجتی، مباحثہ جو، معمولی معمولی باتوں پر الجھنے والا۔ جھگڑالو شخص، معمولی باتوں پر الجھنے والا شخص، تو تو میں میں کرنے والا۔الماحِك و مُمَاحِك: بمعنی مَحِك۔

محل: امَحَلَ - و مَحِلَ - مَحْلًا و مُحُولًا و مَحُلَ - مَحَالَةً المکانُ: جگہ کا قحط زدہ ہونا۔ صفت ماحِل۔امْحَلَ المکانُ: جگہ کا قحط زدہ ہونا۔ صفت مُمْحِل۔الارضُ مُمْحِلٌ و مُمْحِلَةٌ: یہ قحط زدہ زمین ہے۔ ــــ المطرُ: بارش کا رکنا۔ ــــ القومُ: قوم کا قحط زدہ ہونا۔ صفت مُمْحِلُون۔ ــــ اللّٰہُ الارضَ: اللہ کا زمین کو قحط زدہ کرنا۔ کہا جاتا ہے: ارضٌ مَاحِلٌ: قحط زدہ زمین۔المَحْل جمع مُحُول و أمْحَال: شدت۔ قحط۔ سخت بھوک، بارش کی بندش،

زمین کی خشکی، کہا جاتا ہے: رَجُلٌ مَحْلٌ: بے فیض شخص۔ارضٌ مَحْلٌ و مَحْلَةٌ و مَحُولٌ و مُحُولة جمع ارضون مَحْلٌ و مُحُولٌ: قحط زدہ زمین۔ ارضٌ مُمْحِلٌ و مُمْحِلَة: قحط زدہ زمین۔ارض مِمْحَال: قحط زدہ میں۔

۲۔مَحَلَ ۔ و مَحِلَ ۔ و مَحُلَ ۔ مَحْلاً و مِحَالاً به إلى الامير: امیر سے کی چغلی کھانا۔صفت مَاحِلٌ و مَحُولٌ و مَحَّالٌ۔ بصاحبه: پر بہتان لگانا، کے بارے میں ایسی بات کہنا جو اس نے نہیں کہی۔ مَحَلَ فلاناً: کو قوی کرنا۔آپ کہتے ہیں: مَحَلْنِي يا فلان: اے فلان شخص مجھے قوی کر۔مَاحَلَ مِحَالاً و مُمَاحَلَةً: سے مکر کرنا، قوت آزمائی کیلئے آپس میں زور کرنا۔ سے دشمنی کرنا، کو ہٹانا، سے جھگڑا کرنا۔ تَمَحَّلَ الشيءَ و له: کو حیلہ سے طلب کرنا۔ لفلان حقَّهُ: کا حق حاصل کرنے کی تجویز کرنا۔ تَمَاحَلَ القومُ: آپس میں حیلہ بازی کرنا۔ الماحِل (فا): جھگڑا کرنے والا حریف۔کہا جاتا ہے: رأيتُهُ ماحِلاً: میں نے اس کا رنگ بدلا ہوا دیکھا۔المَحْل جمع مُحُول و أمْحَال: دھوکہ، مکر۔المَحِل: دھتکارا ہوا یہاں تک کہ تھک جائے۔کہا جاتا ہے ذَجَلٌ مَحِلٌ: مکار، حیلہ باز۔المِحَال: مکر، فریب، جھگڑا، عذاب، مصیبت، سزا، سختی، طاقت، ہلاکت، ہلاک کرنا، حیلوں بہانوں سے کسی کام کی آرزومندی، تدبیر، دشمنی۔ المَحَالَة جمع مَحَال۔ مَحَال کی جمع مُحُل: کہا جاتا ہے: لا مَحَالة: ضروری، لابد، بیشک۔المَحَّال: مکار، فریبی، دھوکے باز، شیطان۔

۳۔مَحَلَ الشيءَ: کو لمبا کرنا۔تَمَاحَلَتْ بهم الدارُ: کے گھر دور ہونا۔المُتَمَاحِلُ: لمبا اور بے ڈھنگا آدمی یا اونٹ۔رجلٌ مُتَمَاحِلٌ: بہت لمبا مرد۔رأيتُهُ مُتَمَاحِلاً: میں نے اسے بدلے ہوئے جسم میں دیکھا۔فَلَاةٌ مُتَمَاحِلَة: وسیع ریگستان۔فِتنةٌ متماحِلَةٌ: طویل اور نہ ختم ہونے والا فتنہ۔

۴۔تَمَحَّلَ الدراهمَ: نقد درہم لینا۔

۵۔المَحْل جمع مُحُول و أمْحَال: گرد و غبار۔المَحَال: بڑی چرخی۔ایک قسم کا زیور۔المَحَالة جمع مَحَال جس کی جمع مُحُل ہے بڑی چرخی، اونٹ وغیرہ کی پیٹھ کا مہرہ۔وہ لکڑی کا تختہ جس پر کھڑے ہو کر کھگل کریں۔المِمْحَلَة: دودھ کا مشکیزہ۔

🔘 مَحَلَ ۔ و مَحِلَ ۔ مَحْلاً و مُحُولاً و مَحُلَ ۔ مَحَالَةً: زمین کا بنجر ہونا، سال کا بے برگ و بار ہونا۔ مَحَلَ ۔ و مَحِلَ ۔ و مَحُلَ ۔ مَحْلا و مِحالاً ب: کے خلاف سازش کرنا، ساز باز کرنا۔اَمْحَلَ: بنجر ہونا، خشک ہونا۔ہ (زمین کو) بنجر کرنا۔بارش نہ ہونا، بارش کا رکنا، بارش میں تاخیر ہونا۔تَمَحَّلَ ه: فریب یا ساز باز سے کوئی چیز حاصل کرنے کی خواہش کرنا، کے لئے فریب سے جدوجہد کرنا، بہانہ ڈھونڈنا۔ل: کا اشتہار دینا، کو مشتہر کرنا (عیاری سے یا ناجائز ذرائع سے)۔تَمَحَّلَ العذرَ: بہانہ کرنا، عذر کرنا، بہانہ بنانا۔مَحْل: بنجر پن، بانجھ پن، عدم زرخیزی، خشکی، سوکھا پن، قحط سالی، خشک سالی، امساک باران کال، کمیابی، کمی، تنگی، قحط، عیاری، چالاکی، ہوشیاری، حکمت، مکاری، استادی، حیلہ گری، دروغ بیانی، دھوکہ، دغا، مکر، فریب۔مَحَالَة جمع مَحَال: چرخی، گھرنی۔مِحَال: عیاری، مکاری، ہوشیاری، چالاکی، استادی، فریب، مکر۔مَاحِل: بنجر، بانجھ، کلر، شور، عریان، روکھا، بے رنگ، سنسان، ویران۔مُمْحِل: بنجر، بانجھ، کلر، شور۔

محن: ۱۔مَحَنَ ۔ مَحْنًاه عشرين سوطاً: کو بیس کوڑے مارنا۔ ... النَّاقةَ: اونٹنی کو چلا کر تھکانا۔ فلاناً: کو آزمانا، پرکھنا۔ الفِضَّةَ: چاندی کو تپا کر کھوٹ سے پاک کرنا۔اسم المِحْنَة۔ البئرَ: کنویں کی مٹی اور کیچڑ نکالنا۔ الثوبَ: کپڑا پہن کر پرانا کرنا۔ و مَحَّنَ الاديمَ: چمڑے کو نرم کرنا، لمبا کرنا۔اِمْتَحَنَ الشيءَ: کو آزمانا۔اسی سے ہے امتحانُ الطلبه: طالب علموں کا امتحان لینا۔ القولَ: پر غور کرنا، کو سوچنا۔ الفِضَّةَ: چاندی کو تپا کر صاف کرنا۔المَحْن (مص): ہر نرم چیز۔لگاتار چلنا یا کام کرنا۔کہا جاتا ہے: كان في مَحْنٍ: وہ ثابت قدم ہے۔لگاتار کام کرنے والا ہے۔المِحْنَة جمع مِحَن: آزمائش۔

۲۔مَحَنَ ۔ مَحْنًا فلاناً شيئًا: کو کوئی چیز دینا۔المحْن: عطیہ۔بخشش۔

🔘 مَحَنَ ۔ مَحْنًا و اِمْتَحَنَ ہ/ہ: کو آزمانا، کا امتحان لینا، کو جانچنا۔ ہُ: کی آزمائش کرنا، کا امتحان کرنا، امتحان لینا۔مِحْنَة جمع مِحَن: سخت آزمائش، کڑی آزمائش، سخت امتحان، مصیبت، رنج، دکھ، رنج والم، قہر، بپتا، ایذا، سختی، مشکل، تکلیف، بدنصیبی، بدبختی۔امتحان جمع امتحانات: ٹسٹ، تجربہ، امتحان۔امتحان الدخول: داخلہ کا امتحان۔اِمتحان نِهائي: آخری امتحان۔مُمْتَحِن: امتحان لینے والا، ٹسٹ لینے والا۔مُمْتَحَن: امتحان لیا ہوا، آزمایا ہوا، ٹسٹ لیا ہوا، جس کا امتحان لیا جائے۔امتحان دینے والا، امیدوار، طالب، خواستگار۔

محو: مَحَا يَمْحُو و يَمْحَى مَحْوًا الشيءَ: کو مٹانا، کا نام ونشان مٹا دینا۔صفت مَمْحِيّ و مَمْحُوّ کہا جاتا ہے: محت الريحُ السحابَ و الصبحُ الليلَ: ہوا بادل کو اڑا لے گئی اور صبح رات کو لے گئی۔ و اِمَّحَى و امْتَحَى الشيءُ: مٹنا، نام ونشان مٹنا۔ (امتحى امَّحى کے معنی میں کمزور لغت ہے)۔ مَحَّى الشيءَ: کو مٹانا، دور کرنا۔تَمَحَّى تَمَحِّيًا من القوم: قوم سے معافی کی درخواست کرنا۔ المَحْو (مص): چاند کا سیاہ داغ۔المَحْوَة: اسم مرہ، عار، بارش، کہا جاتا ہے۔ اصابت الارضَ مَحْوَةٌ اوهَبَّتْ مَحْوَةٌ: شمالی ہوا چلی کیونکہ وہ بادل کو اڑا لے جاتی ہے۔المِمْحَاة: پونچھنے کا چیتھڑا۔تولیہ، ربڑ، عوام اسے مِحَّايَة کہتے ہیں۔

🔘 مَحَا ۔ مَحْوًا ه: کو دھوڈالنا، دور کرنا، مٹاڈالنا، حرف غلط کی طرح مٹانا، محو کرنا، چھیل ڈالنا، کاٹنا، قلمزن کرنا، کا نام ونشان مٹانا، کو جڑ سے اکھاڑنا، کا استیصال کرنا، قلع قمع کرنا، بجھانا، ختم کرنا، خارج کرنا، منسوخ کرنا، نیست ونابود کرنا۔لا يُمْحَى: اَمِٹ، مَحَّى ه: کو دھوڈالنا، مٹاڈالنا، حرف غلط کی طرح مٹانا، کو بجھانا، ختم کرنا، کا قلع قمع کرنا، جڑ سے اکھاڑنا، جڑ بنیاد سے اکھیڑنا۔تَمَحَّى و اِنْمَحَى و اِمَّحَى و امْتَحَى: مٹنا، محو ہونا، نام ونشان مٹنا، ختم ہونا، حرف غلط کی طرح مٹنا۔قلع قمع ہونا، دفعتۃً غائب ہو جانا، فضا میں تحلیل ہو جانا۔نظر سے اوجھل ہونا، کھو جانا، کافور ہو جانا۔مِمْحاة و مَحَّاية: جس شئے سے مٹایا جائے، ربڑ (eraser)۔ماحِيَة: ربڑ، جس شئے سے مٹایا جائے۔

محي: مَحَى يَمْحَى و يَمْحِي مَحْيًاه: کو مٹانا۔

مخج: مَخَجَ ۔ مَخْجًا و تَمَاخَجَ الدلوَ و بالدلو: پانی بھرنے کے لئے ڈول کو ہلانا۔تَمَخَّجَ الدلوَ و بالدلو: پانی بھرنے کے لئے ڈول کو ہلانا۔ الماءَ: پانی کو ہلانا۔

مخ: مَخَّخَ و تَمَخَّخَ و اِمْتَخَّ العظمَ: ہڈی سے گودا نکالنا۔اَمَخَّ العظمُ: ہڈی کا گودے دار ہونا۔ العودُ: لکڑی کا تر ہونا۔ الزرعُ: کھیتی کا پرمغز ہونا۔ ت الشاةُ: بکری کا موٹی ہونا۔المُخّ جمع مِخَاخ و مِخَخَة: گودا، بھیجا، دماغ، آنکھ کی چربی، نرم، خالص، کہا جاتا ہے: لا ارى لأمرك مُخًّا: مجھے تمہارے کام میں بھلائی نظر نہیں آتی۔ ولمُخَّة: گودے کا ٹکڑا۔کہا جاتا ہے هؤلاء مُخُّ القوم و مُخَّةُ القوم: یہ قوم کے برگزیدہ ہیں۔المُخَاخَة:

ہڈی کا وہ گودا جو چوسنے سے منہ میں آجائے۔ المَخِیخ: گودے دار ہڈی۔ شاۃٌ مَخِیخۃٌ جمع مَخَائِخ: گودے والی بکری۔ اِبلٌ مَخَائِخ: بہترین اونٹ۔ کہا جاتا ہے لَہٗ لِسانٌ مِمَخٌّ وہ فصیح اللسان ہے۔

○ مُخ جمع مِخاخ و مِخَخَۃ: دماغ، گودہ، مغز، ہڈیوں کا مغز، حرام مغز، گری، ست، روح، جوہر، پاک ترین اور سب سے بڑھ کر پسندیدہ حصہ۔ مُخِّی: دماغ کا دماغی، مغز کے متعلق۔

المُخا: موچا (جنوب مغربی یمن کی بندرگاہ)

مخر: ۱۔ مَخَرَ ۔ مَخرا و مُخُورا السفینۃُ: کشتی کا پانی کو آواز کے ساتھ چیرتے ہوئے چلنا۔ ــــ الارضَ: زمین کو زراعت کیلئے پھاڑنا۔ کو پانی دینا۔ ــــ السابحُ: تیرنے والے کا ہاتھوں سے پانی کو چیرنا۔ ــــ الذئبُ الشاۃَ: بھیڑیے کا بکری کے پیٹ کو پھاڑنا۔ ــــ مَخرا البیتَ: گھر کا عمدہ سامان لینا۔ تَمَخَّر و اِستَمخَرَ الریحَ: ہوا کی طرف ناک کرنا۔ ہوا کی سمت میں پیٹھ کرنا۔ اِمتَخَر الریحَ: ہوا کی طرف ناک کرنا، ہوا کی سمت پیٹھ کرنا۔ ــــ الشیءَ: کو اختیار کرنا۔ ــــ القومَ: قوم کے بہترین لوگوں کا انتخاب کرنا۔ ــــ العظمَ: ہڈی کا گودا نکالنا۔ المَخر (مص)۔ المَخرَۃ: مخر کا اسم مرہ۔ منہ سے نکلنے والی بدبو۔ ــــ المِخرَۃ و المُخرَۃ: منتخب شئ، پسندیدہ چیز۔ الماخِرۃ جمع مَوَاخِر۔ ماخِر کا مونث: کشتی۔ الماخُور جمع مَوَاخِر و مَوَاخِیر: بدکاروں کی مجلس۔ آوارگی کا اڈہ۔ بدکاری کے اڈے کا دلال۔

۲۔ بناتُ مَخرٍ: ہلکے سفید بادل۔

۳۔ مَخرَقَ مَخرَقَۃً: جھوٹ بولنا، جھوٹ تراشنا۔

○ مَخَرَ ۔ مَخرا و مُخُورا: ہل چلانا۔ ۂ: کو پھاڑنا، دو ٹکڑے کرنا، کشتی کا سمندر سے گزرنا۔ مَاخِر و مَاخِرَۃ جمع مَوَاخِر: کشتی، جہاز۔ ماخور جمع مَوَاخِیر: طوائف کا گھر، رنڈی کا مکان، چکلا۔

○ مَخرَق: شیخی بگھارنا، جھوٹ موٹ کہنا، دھوکا دینا، بے ایمانی کرنا، دغابازی کرنا۔

مخض: مَخَضَ ۔ مَخضا اللبنَ: دودھ بلونا۔ لبنٌ مَخِیضٌ و مَمخُوض: بلویا ہوا دودھ۔ ــــ الشیءَ: کو زور سے ہلانا۔ ــــ بالدلو: پانی بھرنے کے لئے ڈول کو کنویں میں ہلانا۔ ــــ البئرَ بالدلو: کنویں سے اکثر ڈول ڈال اور ہلا کر پانی نکالنا۔ ــــ الرأیَ: رائے پر خوب غور کرنا۔

مَخَضَ ۔ مِخاضا و مَخاضا و مُخضا و مَخَضَت الحاملُ: حاملہ کا دردزہ میں مبتلا ہونا صفت ماخِض جمع مُخَّض و مَوَاخِض اُمخُضَ اللبنُ: دودھ کے بلوے جانے کا وقت قریب آنا۔ ــــ الرجُلُ: بچے جننے کے قریب اونٹنیوں والا ہونا۔ تَمَخَّضَ اللبنُ: دودھ کا مکھن نکلا ہوا ہونا، دودھ بلونے کے برتن میں ہلنا۔ ــــ الولدُ: بچہ کا ماں کے پیٹ میں پھرنا۔ ــــ الحامِلُ: حاملہ کا جننے کا وقت قریب آنا اور دردزہ ہونا۔ ــــ المساءُ: آسمان کا برسنے کے قریب ہونا۔ ــــ الدھرُ بالفتنۃ: زمانہ نے فساد پیدا کردیے۔ تَمَخَّضَت اللیلۃُ عن صباحِ سوءٍ: رات بری صبح لائی۔ اِمتَخَض اللبنُ: دودھ کا مکھن نکلا ہوا ہونا، مکھن دودھ کا مکھن نکالنے کے برتن میں ہلنا۔ ــــ الولدُ: بچے کا پیٹ میں ہلنا۔ اِستَمخَضَ اللبنُ: دودھ کے جمنے میں دیر ہونا۔ ــــت الحاملُ بولدھا: حاملہ کا دردزہ میں مبتلا ہونا۔ المَخَاض: دردزہ۔ الاِمخَاض: دودھ جب تک بلونی میں رہے۔ المِمخَض و المِمخَضَۃ جمع مَمَاخِض: مشکیزہ۔ دودھ بلونے کا برتن بلونی۔

○ مَخَضَ ۔ مَخضا ۂ: دودھ بلونا، دودھ سے مکھن نکالنا، ۂ: کسی چیز کو زور سے ہلانا۔ مَخِضَ ۔ مَخاضا و مِخاضا: جننے ہی والی ہونا، دردزہ میں مبتلا ہونا۔ تَمَخَّضَ بمعنی مَخِضَ نیز تَمَخَّضَ عن: پھل دینا، کو وجود میں لانا، بنانا، تخلیق کرنا، کا باعث ہونا، کو کرنا، عمل میں لانا۔ تَمَخَّضَ: دودھ کا بلویا جانا، دودھ سے مکھن نکلنا۔ مَخاض: دردزہ۔ مَخِیض: مکھن نکلی لسی، چھاچھ۔ مَخاضۃ و مِمخَضۃ جمع مَمَاخِض: چاٹی، مٹکی۔

مخط: ۱۔ مَخَطَ ۔ مَخطا الشیءَ: کو کھینچ کر لمبا کرنا۔ ــــ السیفَ: تلوار سونتنا۔ ــــۂ بیدہ: کو ہاتھ سے مارنا۔ ــــ المُخاطَ: رینٹ صاف کرنا۔ ــــ الصبیَّ: بچے کی رینٹ صاف کرنا۔ ــــ غَرسَ فلانٍ: کے پودے کی پرورش کرنا اور اس کی نمود و پرداخت کرنا۔ ــــ الولدُ: باپ کے مشابہ ہونا۔ مَخطا و مُخُوطا السھمُ: تیر کا پار ہونا صفت ماخِط مَخَّطَ الولدَ: بچے کی رینٹ صاف کرنا۔ اَمخَطَ السھمَ: تیر کو پار کرنا۔ تَمَخَّطَ: رینٹ صاف کرنا۔ اِمتَخَطَ: رینٹ صاف کرنا۔ ــــ الشیءَ: کو چھین لینا۔ ــــ السیفَ: تلوار سونتنا۔ المَخط (مص): راکھ۔ المُخاط جمع اَمخِطَۃ: رینٹ۔ ناک کی ریزش مُخاط الشیطان: دوپہر کے وقت مکڑی کے جالے کی طرح اوپر سے نیچے آتی ہوئی دکھائی دینے والی چیز۔ اس کو مُخاط الشمس اور لعابُ الشمس بھی کہتے ہیں۔ المُخاطِی: مخاط کی صفت والا۔ المَخطَۃ: ایک دفعہ کا ناک جھاڑنا۔ ایک بار۔

۲۔ مَخَطَ ۔ مَخطا الرجُلُ فی الارض: زمین میں تیز چلنا۔ ــــ الجملُ بہ: اونٹ کا کسی کو جلدی لیجانا۔

۳۔ تَمَخَّطَ الرجُلُ: چلنے میں لڑکھڑانا۔

۴۔ المُخط: چھوٹا کپڑا۔ المَخِط جمع مُخَاط: فیاض سردار۔

○ مَخَطَ ۔ مَخطا و مُخُوطا و تَمَخَّطَ: ناک سنکنا یا صاف کرنا۔ مُخاط: ناک کا لیس دار مادہ۔ ناک کی ریزش، ناک (بمعنی ناک کا لیس دار مادہ)۔ مُخاط الشمس و مُخاط الشیطان: شیطان کی ڈور، جالا

مخل: المُخل جمع مُخال و مُخُول: سبل، گدالا، بیرم (lever)۔ پتھر اٹھانے یا توڑنے کا آلہ۔

مخم: مَخمَخَ ۂ: کا گودا نکالنا۔ مغز نکالنا۔

○ مَخمَضَ: منہ کھنگالنا۔

مخن: ۱۔ مَخَنَ ۔ مَخنا: رونا۔ ــــ البئرَ: کنویں سے پانی نکالنا۔ ــــ العودَ: لکڑی چھیلنا۔

۲۔ مَخُنَ ۔ مَخنا و مُخُونا: لمبا ہونا صفت مَخنٌ و مَخِنٌ م مَخنَۃ و مَخِنَۃ۔ المِخَنُّ: لمبا تڑنگا آدمی۔ المِخَنَّۃ: مِخَنّ کا مونث۔ لمبی تڑنگی عورت۔

۳۔ المِخنَۃ: گھر کا صحن۔

مخی: مَخَّی الرجُلَ عن الامر: کو معاملہ سے ہٹانا، دور کرنا۔ اَمخَی اِمخاءً او اِمتَخَی الیہ: سے عذر کرنا۔ ــــ منہ: سے بری ہونا، بیزار ہونا۔ تَمَخَّی الیہ: سے عذر کرنا، معذرت کرنا۔ ــــ منہ: سے بری ہونا، بیزار ہونا۔ ــــ العظمَ: ہڈی کا گودا نکالنا۔

مد: مَدَّ ۔ مَدًّا الشیءَ و بالشیءِ: کو پھیلانا، کھینچنا۔ ــــ الحرفَ: حرف کو کھینچ کر پڑھنا۔ ــــ الارضَ: زمین میں دوسری جگہ کی مٹی ڈالنا، یا کھاد ڈالنا۔ ــــ الابلَ: اونٹوں کو دیر تک پانی پلانا۔ ــــ الرجُلَ: کو مہلت دینا، کی فریاد رسی کرنا اور مدد کرنا۔ ــــ الجندَ: فوج کو کمک پہنچانا۔ ــــ الدواۃَ: دوات میں پانی اور روشنائی بڑھانا، دوات میں روشنائی ڈالنا، قلم کو روشنائی مہیا کرنا۔ من الدواۃِ: دوات سے لکھنے کے لئے قلم کے ذریعے روشنائی لینا۔ ــــ البعیرَ: اونٹ کو جو یا تل یا آٹا ملا ہوا پانی پلانا۔ ــــ اللہُ عمرَہٗ: اللہ کا کسی کی عمر دراز کرنا۔ ــــ النھارُ: دن کا چڑھنا۔ ــــ النھرُ والبحرُ: دریا یا سمندر کا چڑھنا (لازم و متعدی)۔ کہا جاتا ہے قَلَّ ماءُ رَکِیَّتِنا فمدَّتھا رَکِیَّۃٌ اُخری: کنویں کا پانی کم ہوگیا تو دوسرے کنویں نے اس کو بڑھا

دیا۔ هذا الوادی یَمُدُّ فی وادی کذا: یہ نالہ دوسرے نالے کے پانی کو بڑھاتا ہے۔ مَدَّ نظرَهُ اِلیه: کی طرف نگاہیں موڑنا، پراچٹتی ہوئی نظر ڈالنا۔ ...... السراجَ بالسلیط: چراغ میں تیل ڈالنا۔ ...... فی السیر: گزرنا۔ ــــ ہُ فی غَیِّه: کی گمراہی میں زیادتی کرنا۔ مَدَّدَ الشیءَ: کو پھیلانا۔ مادَّ مِدادا و مُمادَّةً ہُ: کوٹال مٹول کرنا۔ بڑھانا ...... ہُ الثوبَ: ایک دوسرے کے کپڑے کو کھینچنا۔ اَمَدَّ النهارُ: دن کا چڑھ آنا۔ ــــ الجرحُ: زخم میں پیپ پڑنا۔ ــــ الرجُل: کومہلت دینا، کی فریادرسی کرنا، کی مدد واعانت کرنا۔ الجندَ: لشکر کو کمک پہنچانا الدواةَ: دوات میں روشنائی یا پانی ڈالنا۔ ــــ الکاتبَ: کاتب کے قلم کو ڈوبا دینا۔ ــــ اَجَلَهُ: کی مدت دراز کرنا، موخر کرنا۔ ہُ اللّٰهُ فی الخیر: کی بھلائی یا نیکی زیادہ کرنا۔ فلانا بالمال: کومال دینا، ...... فی مشیته: چال میں مٹکنا، نازوانداز سے چلنا۔ ــــ ہُ فی غَیِّه: کی گمراہی میں زیادتی کرنا، کی گمراہی کو بڑھانا۔ مَدَّدَ الشیءَ: کو پھیلانا۔ مادَّ مِدادا و مُمادَّةً ہُ: کو کھینچنا، ٹال مٹول کرنا۔ ــــ ہُ الثوبَ: ایک دوسرے کے کپڑے کو کھینچنا۔ اَمَدَّ النهارُ: دن کا چڑھنا، بلند ہونا۔ ــــ الجرحُ: زخم میں پیپ ہونا۔ ــــ الرجُل: کومہلت دینا، کی اعانت کرنا، فریادرسی کرنا۔ ــــ الجندَ: فوج کی مدد کرنا۔ ــــ الدواةَ: میں روشنائی ڈالنا، روشنائی یا پانی زیادہ کرنا۔ ــــ الکاتبَ: کو قلم کا ڈوبا دینا۔ ــــ اَجَلَهُ: کو طویل کرنا، موخر کرنا۔ ــــ ہُ اللّٰهُ فی الخیر: کو خیر میں زیادہ کرنا۔ ــــ فلانا بمالٍ: کومال دینا۔ ــــ فی مشیته: نازوانداز سے چلنا۔ ــــ ہ فی غَیِّهِ: کی گمراہی میں زیادتی کرنا۔ تَمَدَّدَ: پھیلنا، انگڑائی لینا۔ تَمَدَّدوا الشیءَ بینهم: چیزوں کو آپس میں پھیلانا۔ تَمادَّا الثوبَ: مل کر کپڑا کھینچنا۔ اِمتَدَّ: پھیلنا۔ انگڑائی لینا۔ ...... فی مشیته: مٹک مٹک کر چلنا۔ نازوانداز سے چلنا۔ ــــ النهارُ: دن کا آدھا ہونا۔ ــــ بهم السیرُ: کا سفر دراز ہونا ــــ اِلی الشیءِ: کو دیکھنا۔ اِستَمَدَّ من الدواة: دوات سے روشنائی لینا۔ ــــ القومُ الامیرَ علی العدو: قوم کا امیر سے دشمن کے خلاف مدد مانگنا۔ المادَّة جمع مَوَاد و مادَّات: ماد کا مونث: جس سے کسی چیز کی ترکیب ہو، جس پر وہ مبنی ہو۔ مادہ المادَّة الاولی: پہلا مادہ جس سے کوئی چیز بالقوۃ حاصل ہوتی ہے۔ مَوادُ اللغة: الفاظ لغت۔ موادُ العلم: علمی

مباحث۔ المادِّی: مادہ کی طرف منسوب۔ مادہ پرست۔ المادِّیة: مادہ پرستی۔ المَدَّ (مص): فاصلہ، وسعت، کہا جاتا ہے بینی و بینه قدرُ مَدِّ البصر: میرے اور اس کے درمیان نظر کی وسعت جتنا فاصلہ ہے۔ حرف مدّ: جیسے، آ، الف پر کی علامت۔ دن کا چڑھنا۔ کہا جاتا ہے اِتیتهُ مَدَّ النهار و مَدَّ الضحی: میں اس کے پاس دن چڑھے آیا۔ مَدُّ البحر: سمندر کے پانی کا چڑھاؤ اور خشکی تک پھیل جانا۔ اس کے مقابل جزر کا لفظ ہے۔...... جمع مُدُود: سیلاب۔ المُدّ جمع اَمداد و مِداد و مِدَدَة: ایک پیمانہ جو ۱۸ فرنگی لیٹروں کے برابر ہے۔ المَدَّة: مدّ کا اسم مرۃ۔ قلم کا ایک ڈوبہ۔ صرف مد (~)۔ المُدَّة جمع مُدَد: ایک مرتبہ قلم سے لی ہوئی سیاہی۔ عرصہ۔ زمانہ کا ایک حصہ کم ہو یا زیادہ۔ زمان ومکان کی غایت وانتہاء کہا جاتا ہے لهذه الامةِ و الارض مُدَّة: اس امت اور زمین کی ایک انتہاء ہے۔ المِدَّة: نوع، قسم، پیپ۔ المَدَد: امداد، فریادرسی، کہا جاتا ہے اَمدَدتُهُ بمَدَدٍ: میں نے مدد سے اس کو قوت دی اور اس کی اعانت کی۔ المِداد: سیاہی، روشنائی، چراغ کا تیل، کھاد، مثال وطریقہ۔ آپ کہتے ہیں: هم علی مِدادٍ واحدٍ: وہ ایک ہی طریقہ پر ہیں۔ سبحانَ اللّٰه مِدادَ السمٰوات: اللہ تعالیٰ آسمانوں کے شمار اور کثرت سے بہت بلند ہے۔ المَدّاد: فاؤنٹین پین۔ المِدّان: کھاری پانی۔ المَدید: چارہ۔ علم عروض کی ایک بحر کا نام۔ جمع مُدُد۔ مونث مَدیدَة: کھنچا ہوا، لمبا۔ کہا جاتا ہے قدٌّ مدید: لمبا قد۔ فلان مدید القامة: فلان طویل القامت ہے۔ قِدَّةٌ مَدیدةٌ: طویل فیتہ، لمبی پٹی۔ المُدَیدَة: تھوڑی مدت، مدت کی تصغیر۔ الاِمِدَّة: تانا۔ الاِمِدّان: کھارا پانی۔ الاُمدُود: عادت۔ المَمَدّ: مصدر میمی۔ چیز کے کھینچنے کی جگہ۔ المُمتَدّ: علم عروض ایک بحر کا نام۔ المَمدُود (مفع) علم صرف میں ہر وہ اسم معرب جس کے آخر میں ہمزہ ہو اور اس سے پہلے الف زائدہ جیسے صحراء۔ مال مَمدُود: بہت مال۔

۲۔ المَدّان و الاِمِدّان: نمکین یا کھارا پانی۔ بہت زیادہ کھارا پانی۔

مَدَّ ـُ مَدًّا ہ: کو پھیلانا، لمبا کرنا، بڑا کرنا، وسیع کرنا، کشادہ کرنا، وسعت دینا، سارس کی طرح گردن آگے کو کرنا، میں دیر کرنا، کو ملتوی کرنا، التوا میں ڈالنا، کھینچنا۔ ترتیب دینا، کا نقشہ ذہن میں تیار کرنا، راستہ یا پائپ لائن بچھانا۔ (جال) پھیلانا، کو لمبا کرنا، کھینچنا، کو طول دینا، مہلت دینا۔ ــــ: (سیلاب، دریا) کا چڑھنا۔ ــــ ہ: کی مدد کرنا، کو امداد دینا۔ ــــ ہ ب: کی سے تائید کرنا، کو کچھ مہیا کرنا، کو کچھ بہم پہنچانا، کو کچھ سپلائی کرنا۔ ــــ ہ: لشکر کو کمک پہنچانا۔ ــــ ہ: زمین میں کھاد ڈالنا۔ مد عمرَهُ: اللہ کا کسی کی عمر دراز کرنا۔ مدَّا البصرَ اِلی: کی طرف آنکھیں موڑنا، پرسرسری نظر ڈالنا۔ مدّ جزرا فی الارض: درخت کا زمین میں جڑ پکڑنا۔ مد الحبالةَ له: کے لئے جال بچھانا۔ کے لئے پھندا لگانا۔ مدّ رجله بقدرِ کساءِ ہ: چادر دیکھ کر پاؤں پھیلانا۔ مدر جلیه بقدرِ لحافه: چادر دیکھ کر پاؤں پھیلانا۔ مدّ سَمعَهُ: چوکنا ہونا، کان کھڑے کرنا۔ مدّ المائدةَ: دسترخوان بچھانا۔ مدّ فی المشی: ڈگ بھرنا۔ مدّ المواسیرَ: پائپ بچھانا۔ مدّ الیه یده: کی طرف ہاتھ بڑھانا۔ مَدَّدَ ہ: بمعنی مدّ یعنی کو پھیلانا، لمبا کرنا، بڑا کرنا، وسیع کرنا، کشادہ کرنا، کو وسعت دینا۔ ــــ: زخم کا پیپ خارج کرنا، میں پیپ پڑنا، زخم خراب ہو جانا، ناسور بن جانا۔ مادَّی: تاخیر کرنا، ٹال مٹول کرنا، ملتوی کرنا، ڈھیل کرنا، معرض تعویق میں ڈالنا ہ: کو روز بروز کوئی عذر کر کے ٹال جانا۔ اَمَدَّہ: کی مدد کرنا، کو مدد دینا، کی اعانت کرنا ہ ب: کی سے تائید کرنا، حمایت کرنا، ہمت بڑھانا، کی کفالت کرنا، کا کفیل ہونا، کا سہارا ہونا ہ/ہ ب: کو کچھ مہیا کرنا، کو کچھ بہم پہنچانا، کو سے آراستہ کرنا۔ ــــ ہ ب: کو کچھ پہنچانا۔ فوج کو کمک پہنچانا ــــ: ملتوی کرنا، تاخیر کرنا، مہلت دینا، پیپ پڑنا۔ اَمَدَّ باجله: اللہ کا کسی کو زندگی میں ایک اور مہلت دینا۔ تَمَدَّدَ: پھیلنا، بڑھنا، لمبا ہونا، بڑا ہونا، وسیع ہونا، کشادہ ہونا، (بستر وغیرہ پر) لیٹنا یا پر یوں گرنا کہ ٹانگیں پھیل جائیں، پر دراز ہونا، پاؤں پسار کر لیٹنا۔ اِمتَدَّ: پھیلنا (تاریں پائپ لائن) بچھنا۔ ــــ اِلی: تک پھیل جانا، تک پہنچنا، ــــ: ایک فاصلہ تک، پھیلا ہوا ہو، لمبا ہونا، طویل ہونا ــــ اِلی: بڑھ کر، تک پہنچنا، بڑھ کر کچھ ہو جانا۔ اِستَمَدَّہ من: کچھ سے لینا، حاصل کرنا، نکالنا، اخذ کرنا، سے مستنبط کرنا، مشتق کرنا ــــ ہ: اپنے آپ کو کچھ بہم پہنچانا یا فراہم کرنا ہ: سے مدد طلب کرنا۔ مدّ جمع مُدُود: پھیلاؤ، وسعت، بڑھاؤ، فراخی، کشادگی، لمبا کرنا، کھچاؤ، زیادتی، درازی، دوری، طول دینا، طوالت، وقفہ، التواء، چڑھاؤ، پانی یا سیلاب کا چڑھنا ــــ ب: کی فراہمی، بہم رسانی۔ مدَ البصر: حد نگاہ، مَدُّ البصر: جہاں تک آنکھ دیکھ سکے۔ مدُّ النظر: دور بینی، دوراندیشی۔ حروف المد: ا، و اور ی۔

مَدَّه: الف پر مد کی علامت جیسے آ۔ مُدّ جمع أَمْداد و
مِداد: ایک پیمانہ مِدَّة: پیپ، پیپ پڑا ہوا مادہ۔
مُدّة جمع مُدَد: عرصہ (وقت کا) وقفہ، مدت، وقت،
دیر، دوران، محدود یا مقررہ وقت، میعاد۔ مُدَّةَ: کے اندر،
کے اندر اندر، کے دوران میں، کے دوران۔ في مُدَّةِ:
کے اندر اندر، کے دوران میں، کے دوران۔ مدة (من
الزمن) عرصہ، مدت، وقت، زمانہ، عہد دور، وقفہ۔
مُدَّةً من الزمن: کچھ دیر کے لئے، کچھ عرصہ کیلئے،
کچھ وقت کیلئے۔ مَدَد جمع أَمْداد: مدد اعانت، سہارا،
پشت پناہی، کمک جمع أمداد: وسائل، معاون ذرائع۔
مِـداد: سیاہی، روشنائی، چراغ کا تیل، کھاد، گوبر،
نمونہ، اسلوب۔ سَجَّلَهُ بمدادِ الفخر: کو سنہرے
حروف سے لکھنا۔ على مدادٍ واحدٍ: ایک ہی نمونہ یا
عمدہ مثال کی نقل میں یا تقلید میں، ایک ہی نمونہ یا عمدہ
مثال جیسا۔ مَدِيد جمع مُدُد: پھیلا ہوا، پھیلایا ہوا، کھنچا
ہوا، لمبا کیا ہوا، لمبا، طول پکڑ جانے والا، بہت طول پکڑ
جانے والا، دراز، بڑا، پتلا اور لمبا، دبلا پتلا، چھریرا،
بلند، بہت، زمانٌ مَدِيدٌ یا مُدَّةٌ مَدِيدَةٌ: طویل
وقت، لمبا عرصہ۔ عمر مديد: بڑی عمر۔ مديدُ
البصر: دوبین، دوراندیش، مرد آخر بین۔ مَدّاد:
ایک بیل جو دیوار یا درختوں وغیرہ پر چڑھی ہوتی ہے۔
اِمِدَّة: تانا، تار، امدادات: معاون چیزیں، کمک،
رسد (supplies)۔ على امتداد: کے کنارے،
کے کنارے پر، کے ساتھ، کے شانہ بشانہ، کے پہلو بہ
پہلو۔ ماذ: زمین پر پھیلنے والی ایک بیل مـادّة جمع
مـواد: چیز، شے، مال، مادہ، مادی قبضہ، اصل، اصل
جز، جس چیز سے کچھ بنایا جائے سامان (material)
جزو، جزو ترکیب، مشتمل حصہ، لازمی جز۔ جز، ترکیبی،
بنیادی جز، مکمل اور کیمیاوی عنصر، بنیاد، موضوع،
مرکزی خیال، جواب مضمون، موضوع، مبحث
(مدرسے کا) مضمون، میدان مطالعہ، تعلیمی شعبہ،
موضوع (subject matter) نصابی مضمون،
مضمون، مقالہ (قانون وغیرہ کا) پیراگراف یا فقرہ،
شرط معاہدہ۔ جمع: سامان، مال، جس سے کچھ بنایا
جائے۔ اسباب، عوامل، عناصر۔ مادة اصلية: کسی
لفظ کی اصل۔ مَوادُّ اوّلية: ابتدائی عناصر، خام مال،
مـواد تجارية: اشیائے تجارت، سامان تجارت۔
مواد التجميل: سنگار کا سامان۔ مـواد جنائية:
مجرموں کے مقدمات (criminal cases)۔
موادُّ حربيةٌ: جنگی سامان۔ مواد خام: خام مال۔
موادِ الصباغة: جن چیزوں سے رنگ تیار کئے جاتے
ہیں، رنگ، رنگنے کے مسالے۔ مواد صُلْبَة: ٹھوس
اجزاء یا اشیاء۔ مواد مَصنُوعة: بنائی ہوئی چیزیں،
ریڈی میڈ چیزیں۔ مواد التطبيب: کھانے یا لگانے
کی دوائیں، دوائیں۔ مواد الإعاشة و مواد
المعيش: کھانے پینے کی اشیاء خوراک۔ مواد
غـذائية: اشیائے خوراک، کھانے پینے کا سامان،
خوراک، غذائی اشیاء، چارا۔ مواد اللغة: کسی زبان
کا ذخیرہ الفاظ۔ مواد مضادَّةٌ لِلحَيَويات: جراثیم
کش ادویہ۔ مـوادُّ مُلتَهِبة: آتش گیر مادے،
ایندھن، فوراً جل اٹھنے والے مادے۔ مواد مدنية:
دیوانی مقدمات۔ مواد النَسِيج: کپڑے پارچے۔
مـادی: مادی، حیوانی، جسمانی، دہری، مادہ پرستانہ جمع
ماديون: دہریہ، مادہ پرست، خارجی، معروضی، واقعیت
پسندانہ غیر جذباتی۔ مَادِية: مادیت، مادہ پرستی، دہریت۔
المـاديات و المعنويات: مادی اور خیالی اشیاء۔
مَمْدُود: بڑھایا ہوا، وسیع کیا ہوا، پھیلا ہوا، لمبا کیا ہوا،
طول دیا ہوا، باہر نکالا ہوا، بڑا، دور تک پھیلا ہوا بہت۔
مدّه لگایا ہوا۔ مُمَدَّد: پھیلا ہوا، بے قاعدہ، پھیلا ہوا،
پڑا ہوا، دراز، لیٹا ہوا، لمبا، کھینچا ہوا۔ مُمتَدّ: پھیلا ہوا،
کھلا، وسیع، کشادہ، جامع۔ مُستَمَدّ من: سے لیا ہوا،
سے اخذ کیا ہوا، سے مستنبط، سے مشتق۔ مَدالِيَـه جمع
مَدالِيات: تمغہ۔ مَدالِيُون: بڑا تمغہ، لاکٹ، تعویذ،
(کان کا) آویزہ، (گلے کا) ہار۔

مدح: مَدَحَ ـ مَدْحًا و مَدَّحَهُ: کی تعریف کرنا۔
مَادَحَهُ: کی تعریف کرنا۔ تَمَدَّحَ: غیر موجود خوبیوں
پر فخر کرنا، اپنی تعریف آپ کرنا۔ ـ الرجُلَ: کی تعریف
کرنا۔ ...... إلى الناس: لوگوں سے تعریف چاہنا۔
تَمَادَحَ القومُ: ایک دوسرے کی تعریف کرنا۔ اِمْتَدَحَ:
وسیع ہونا۔ ـ فلاناً: کسی کی تعریف کرنا۔ اِمَّدَحَ: وسیع
ہونا۔ المِدْحَة جمع مِدَح: مدح کا اسم۔ تعریف
المَدِيح جمع مَدَائِح و الأُمْدُوحَة جمع أَمَادِيح
تعریف۔ المَمَادِح: اچھی صفات، پسندیدہ خوبیاں
(مقابح کا الٹ)۔

(۞) مَدَحَ ـ مَدْحًا و مِدحَةً ہ: کی تعریف کرنا، کی حمد و ثنا
کرنا، کی تعریف کے پل باندھنا، کی ستائش کرنا، کے
گن گانا، کو بڑھانا چڑھانا، کو نظموں میں مشہور کرنا۔
مَدَّحَ ہ: بمعنی مَدَحَه۔ تَمَدَّحَ: تعریف کیا جانا،
ستائش کیا جانا۔ ـ ب: کی ڈینگ مارنا، خود ستائی کرنا،
پر اترانا، نازاں ہونا، فخر کرنا، گھمنڈ کرنا، کسی بات میں
اپنے آپ پر اترانا یا فخر کرنا، پر بے جا فخر کرنا۔
اِمْتَدَحَ: بمعنی مَدَحَ ـ مَدْح: ستائش، تعریف،
توصیف، مدح، تحسین، حمد و ثنا، آسمان پر چڑھانا، چار
چاند لگانا، مدحی لٹریچر۔ المدح في الله: اللہ تعالیٰ کی
تکبیر و تمجید۔ مديح جمع مدائح: تعریف، ستائش،
توصیف، مدحی قصیدہ۔ مدح قصیدہ۔ مدح سرائی،
مدحت۔ قصیدہ مدحیہ۔ خراج تحسین۔ أُمْدُوحة جمع أَمَادِيح:
بمعنی مدیح۔ تَمَدُّح: ستائش، تعریف، حمد و ثنا، تکبیر،
تمجید، خودستائی، لاف زنی، شیخی، خودنمائی۔ مَادِح و
مَدّاح: ثناخوان، قصیدہ گو، مدح گو۔ مدّاح: مدح
کرنے والا، تعریف و تحسین کرنے والا۔

مدخ: ا۔ مَدَخَ ـ مُدُخًا: بڑا ہونا۔ تَمَدَّخَ: تکبر کرنا۔
ـ ت الإبلُ: اونٹ کا بہت چربی والا ہونا۔ المَادِخ
و المَدِيخُ و المِدِّيخ: عظیم، قوی۔
۲۔ مَدَخَ ـ مَدْخًا فلاناً: کی پوری پوری مدد کرنا۔ مَادَخَ
هُ: کی خیر و شر میں مدد کرنا۔
۳۔ تَمَدَّخَت الناقةُ: اونٹنی کا چلنے میں گھسٹنا۔ تَمَادَخَ
عليه: پر ظلم کرنا۔ ـ عنه: میں سستی کرنا۔ اِمْتَدَخَ
عليه: پر ظلم کرنا۔
۴۔ المَدُوخ و المُتَمادِخ: جلدی کام کرنے والا۔

مدر: مَدَرَ ـ مَدْرًا المكانَ: جگہ کو مٹی سے لیپنا۔ ـ
الحوضَ: حوض کی پتھر کی جھری کو مٹی سے بند کرنا۔
مَدِرَ ـ مَدَرًا: بڑے پیٹ والا ہونا۔ مَدَّرَ: بیٹ
کرنا۔ ـ المكانَ: جگہ کو مٹی سے لیپنا۔ ـ
الحوضَ: حوض کی پتھر کی جھری کو مٹی سے بند کرنا۔
تَمَدَّرَ: مٹی سے لپ جانا، آلودہ ہونا۔ اِمْتَدَرَ المَدَرَ:
مٹی لینا۔ المَدَر (مص): بغیر ریت کی کیچڑ، شہر و
دیہات، شہری لوگ۔ المَدَرَة: مٹی کا ڈھیلا۔ مَدَرَةُ
الرجُلِ: گھر۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ سيِّد مَدَرَتِه:
فلاں اپنے شہر کا سردار ہے۔ المَدَرِيّ: دیہاتی۔
الأَمْدَر: بہت گوبر کرنے والا اور اسے روکنے سے
عاجز، دونوں پہلوؤں سے خاک آلودہ، غبار آلود،
بڑے پیٹ والا۔ رجُلٌ أَمْدَر: بڑے پیٹ اور
پہلوؤں والا جو خاک آلود ہوں۔ المَدْراء: أمدر کا
مؤنث (ح): بجو۔ بنو مدراء: شہری لوگ۔ مكانٌ
مَدِير: مٹی سے لپی ہوئی جگہ۔ المَمْدَرَة والمِمْدَرَة:
مٹی لینے کی جگہ۔ ابلٌ مُمَدَّرَة: موٹے فربہ اونٹ۔
مكانٌ مَمْدُورٌ: مٹی سے لپی ہوئی جگہ۔

(۞) مَـدَر (اسم جمع واحد مدرة): مٹی یا گارے کے ڈھیلے،
نباتاتی کھاد والی زرخیز مٹی، چکنی مٹی، گارا۔ اهل الوَبَر
و المَدَر: خانہ بدوش اور شہری، بدو اور بیٹھے رہنے
والے آبادی۔ مَدَرَة: مٹی یا گارے کا ڈھیلا، مٹی کا کو بڑا۔
مُدَراء: مدیر کی جمع: دیکھئے دور۔

مَدْرَاس: جنوبی بھارت کا ایک صوبہ اور شہر۔
مدرید: میڈرڈ (Madrid) ایک شہر کا نام ہے۔
مدس: مَدَسَ ـ مَدْسًا الجلدَ و نحوهُ: چمڑے وغیرہ کو ملنا۔
مدش: احَدَشَ ـ مَدْشًا من الطعام: تھوڑا سا کھانا کھانا۔ ـلفلان من العطاء: کو تھوڑا دینا مَدِشَ ـ مَدَشَاتْ عينُهُ: بھوک وغیرہ سے کی آنکھ کا تاریک ہونا، چندھیانا ـ ـت يدُهُ: کے ہاتھ کا ڈھیلے پٹھوں اور کم گوشت والا ہونا صفت اَمْدَش م مَدْشَاء جمع مُدْش ـ مَدَّشَ و امْدَشَ: دینا، عطا کرنا۔ کہا جاتا ہے مَا مَدَّشْتَهُ شيئًا و لا امْدَشني شيئا: نہ میں نے اسے کچھ دیا اور نہ اس نے مجھے کچھ دیا۔
المَدْش (مص): تھوڑی دی ہوئی چیز ـالمَدَش (مص): گرمی یا بھوک سے آنکھ کی تاریکی۔ ہاتھ کے پٹھوں کا ڈھیلا پن اور کم گوشت والا ہونا۔ عورت کے پستان پر گوشت کی کمی۔
٢ ـالمَدَش: پاؤں کی پھٹن، چہرہ کی سرخی اور خشونت، حماقت، بے وقوفی، کہا جاتا ہے فابه مَدَش: اس کو کوئی بیماری نہیں ـالمَدِش: بیوقوت۔ کہا جاتا ہے فابه مَدْشَةٌ: اس کو کوئی بیماری نہیں ـ رَجُلٌ مَدَّاشُ اليد: چور۔
مدع: المَدْعَة: ناریل جس کی گری نکال کر اسے پیالہ کے طور پر استعمال کیا جاتا ہو ـالمُدْعِيّ: مطعون نسب والا ـالمَيْدَع (ح): سمندر کی چھوٹی مچھلیاں۔
مدق: مَدَقَ ـ مَدْقًا الصخرةَ: چٹان توڑنا۔
مدل: تَمَدَّلَ بالمنديل: سر پر رومال باندھنا یا اس کی پگڑی باندھنا۔
مدن: مَدَنَ ـ مُدُونًا بالمكان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ (یہ فعل متروک الاستعمال ہے) ـ ـالمدينةَ: شہر میں آنا ـمَدَّنَ المدائنَ: شہر بنانا، آباد کرنا ـتَمَدَّنَ: شائستہ و مہذب ہونا ـتَمَدْيَنَ: آسودہ حال ہونا۔
المَدِينَة جمع مُدُن و مُدْن و مدائِن: شہر، قصبہ۔ مدینہ منورہ جس کا نام ہجرت سے قبل یثرب تھا ـمدينةُ السلام: بغداد ـالمَدائِن: بغداد کے قریب ایک شہر جس میں کسریٰ کا ایوان تھا۔ جمع سے موسوم ہونے کی وجہ اس کا بڑا ہونا تھا نسبت مَدَائِنِي: مدائن کا، مدائن کے متعلق۔
٢ ـالمَدِين (ح): شیر ـالمَدَان: ایک بت کا نام۔
⊙ مَدَّنَ: شہروں کی بنیاد رکھنا، شہر تعمیر کرنا، مہذب بنانا، متمدن بنانا، شہری بنانا، شہر آباد کرنا، انسان بنانا، نرم دل کرنا، شائستگی سکھانا ـتَمَدَّنَ: مہذب ہونا یا ہو جانا، متمدن ہونا یا ہو جانا ـتَمَدْيَنَ: مہذب یا متمدن ہونا یا ہو جانا۔ تہذیب و تمدن کی آسائشوں سے لطف اندوز ہونا، متمتع ہونا، شہری آسائشوں سے لطف اندوز ہونا، متمتع ہونا، زندگی کے مزے لینا ـمدينة النبي یا المدينة: مدینہ منورہ جسے عموماً المدينة المنوَّرة کہا جاتا ہے ـمدينة الكاب: کیپ ٹاؤن ـالمُدُن الكُبرىٰ: بڑے شہر ـمَدَني: شہری، شہر میں رہنے والا، قصبہ میں رہنے والا، مہذب۔ متمدن شائستہ، حکومت کا غیر فوجی اہلکار (civilian)، معاشرتی، اجتماعی، بلدیاتی، لادینی، غیر مذہبی، مدینہ کا ـدعوىٰ مدنية: دیوانی دعویٰ یا مقدمہ، دیوانی کارروائی ـالطيرانُ المَدَني: شہری ہوابازی (civil aeronantics)
قانونٌ مَدَنيٌّ: دیوانی قانون ـمَدَنِيَّة: تہذیب، تمدن ـتَمَدُّن و تمدين: تہذیب، تمدن، اجتماعی یا معاشرتی، شائستہ ثقافت ـتَمَدُّني: مہذب، متمدن۔
مُتَمَدِّن: مہذب، متمدن، شائستہ، تعلیم یافتہ، پر تصنع۔
مُتَمَدْيِن: مہذب، متمدن، تہذیب و تمدن کی آسائشوں سے مستفید۔
مده: مَدَهَ ـ مَدْهًا هُ: کی تعریف کرنا۔ صفت مَادِه جمع مُدَّه ـ تَمَدَّهَ الرجُلَ: تعریف کیا جانا۔
مدی: مَادَى مُمَادَاةً فلانًا: کو مہلت دینا۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ لا يماديه احدٌ: اسے کوئی مہلت نہیں دینا۔
امْدَى إمْدَاءً ا فلانًا: کو مہلت دینا ـالرجُلُ: عمر رسیدہ ہونا، زیادہ دودھ پینا ـتَمَادَى في غَيِّهِ: گمراہی میں دیر تک رہنا، اس پر اصرار کرنا ـ ـفي الامر: کام میں انتہاء تک پہنچنا ـبنا السفرُ: سفر کا لمبا ہونا ـالمَدَى: غایت، حد، کہا جاتا ہے ـبلغ مَدَى الحياة: وہ زندگی کی انتہاء کو پہنچ گیا ـالمُدْيَة و المِدْيَة جمع مُدًى و مِدًى و مديات و مُدَيَات: بڑی چھری ـالمُدْيُ جمع أَمْدَاء: شام اور مصر کا ایک پیمانہ جو ۱۹ اصاع کے برابر ہے ـالمُدْيَة: غایت حد۔ کہا جاتا ہے ـبلغ مُدْيَةَ الحياة: وہ زندگی کی انتہاء کو پہنچ گیا ......جمع مُدًى و مِدًى و مُدْيات و مُدَيات: بڑی چھری مُدْيَةُ القوس: کمان کا وسطی حصہ ـالمَدِي جمع أَمْدِيَة: جوہڑ۔ جوہڑ کا کھلا ہوا گندہ پانی ـالمِيداء: غایت، حد، کہا جاتا ہے ـبلغ مِيدَاءَ الحياة: وہ زندگی کی انتہاء کو پہنچ گیا۔ کہا جاتا ہے: داري مِيدَاءَ دارِه: میرا گھر اس کے گھر کے سامنے ہے ـالأَمْدَى: اسم تفضیل۔ کہا جاتا ہے ـفلانٌ أَمْدَى العرب: فلاں شخص عربوں میں سب سے زیادہ معمر ہے۔
⊙ مَادَى ه: کو مہلت یا توقف دینا ـأمدَى: بمعنی مَادَى ـ تَمَادَى في/ب/علي: پر جما رہنا، ڈٹا رہنا، قائم رہنا، ثابت قدم رہنا، سے لگا رہنا، سے وفاداری کرنا، سے چپکنا، وابستہ رہنا ـ ـ ـفي: کو جاری رکھنا، کو کرتے رہنا، میں دور تک جانا، حد تک جانا ـتَمَادَى: جاری رہنا، رہنا، لمبا ہونا ـمَدًى: توسیع، وسعت، پھیلاؤ، وسیع علاقہ، پہنائے، پھیلاؤ، کشادگی، ترویج، مدت، عرصہ، رسائی، پہنچ، دائرہ، مار (range)، دسترس، گنجائش، حد نظر، خیال کی وسعت، فاصلہ، وقفہ، مدت، علاقہ، خطہ، حد، درمیانی فاصلہ، درجہ، پیمانہ، تناسب، انتہائی نقطہ، انتہاء، حد، غایت، نہایت، دوران، مدت ـمَدَى: کی مدت کیلئے، کے دوران، دیئے گئے عرصہ میں ـمَدَى البصر: حد نظر ـمدى الحياة: زندگی بھر کیلئے، عمر بھر ـللمدى الحَيَوِي: زندہ رہنے کیلئے جگہ ـمدى الدوران: لگاتار، متواتر، پے درپے، ہمیشہ، دائمی، دوامی، بار بار ـمدى الصوت: آواز کی رسائی، پہنچ، آواز کے پہنچنے کا فاصلہ ـمدى العمر: عمر بھر ـمدى الايام: لگاتار متواتر، پے در پے، تمام دنوں میں ـعلى مدى بعيد: بہت فاصلہ پر ـعلى مدى عشر امتار: دس میٹر کے فاصلہ پر ـبعيد المدى: دور رس ـمِدْفَعٌ بعيدُ المَدَى: دور مار توپ ـفي المدى الاخير: بہر حال، بہر صورت، سب کچھ کہنے اور کرنے کے بعد۔ آخری تجزیہ میں ـمُدْيَة و مُدْيَة و مِدْيَة جمع مُدًى و مِدًى و مُدْيات و مُدَيَات: قصائی کا چھرا، چھرا، چھری ـمَدَوِي و مُدَوِي و مِدَوِي: چھری چاقو والا، کاردگر، کاردفروش ـمع التمادى مع طول التماري: اس نشیب و فراز کے بعد، آخر کار، آخر، بالآخر، انجام کار۔
⊙ مُدِيل جمع ـديلات: نمونہ (model) (فرانسیسی لفظ)
مذ: مُذْ: دیکھئے مُنْذ۔
مذّ: مَذْمَذَ مَذْمَذَةً الرجُلُ: جھوٹ بولنا ـالمَذْمَاذ م مَذْمَاذة: بہت چلانے والا، باتونی ـالمَذْمِذ: جھوٹا۔
مذج: مَذَجَ ـ مَذْجًا الشيءُ: چیز کا کشادہ ہونا، پھولنا ـمَذَّجَ تَمْذِيجًا الشيءَ: چیز کو کشادہ کرنا، وسیع کرنا ـتَمَذَّجَ الشيءُ: چیز کا کشادہ ہونا، پھولنا ـالاناءُ: برتن کا بھرنا ـالبِطّيخ: خربوزہ کا پکنا۔

مذح: مَذِحَ ـَمَذَحًا: رگڑ کھانے یا پسینہ آنے سے، رانوں یا خصیوں یا سرینوں کا جلنا۔ سوزش کرنا، صفت اَمْذَحُ۔ تَمَذَّحَ الشیءَ: چیز کو چوسنا۔ المَذَحُ (مص): جنگلی انار کے پھول کا شہد۔ الاَمْذَحُ: بدبودار

مذح: تَمَذَّخَ الرجلُ: چوسنا، چسکی لگانا۔ المَذَحُ: جنگلی انار کے پھول کا شہد۔

مذر: ۱۔ مَذِرَ ـَمَذَرًا ت البیضةُ: انڈے کا خراب بدبودار اور گندہ ہونا صفت مَذِرة۔ عوام کہتے ہیں: مُوذِرَتْ۔ انڈے کا گندہ اور بدبودار ہونا۔ مُمْذِرَةٌ: گندہ انڈا۔ ... ت نفسُهُ او معدتُهُ: کا جی متلانا، کے معدہ کا مضطرب ہونا۔ ــــ الرجُلُ: پانی کے خزانہ کی طرف بہت آمدورفت رکھنا۔ اَمْذَرَ ت الدجاجة البیضةَ: مرغی کا انڈے کو خراب اور گندہ کرنا۔ تَمَذَّرَ ت البیضةُ او المعدةُ او النفسُ: انڈے یا معدے کا گندہ اور خراب ہونا اور جی کا متلانا۔ المَذِرُ: سڑا ہوا خراب اور گندہ و میلا۔ امرأة مَذِرَة: گندی عورت۔ الاَمْذَرُ: پانی کے ذخیرے کی طرف بہت آمدورفت رکھنے والا۔ المِذار من النساء: چغل خور عورت۔

۲۔ مَذَرَ الشیءَ: چیز کو بکھیرنا، پراگندہ کرنا۔ تَمَذَّرَ: پراگندہ ہونا۔ ــــ اللبنُ: دودھ کا مشک میں پھٹنا۔ کہا جاتا ہے: تفرّق القومُ شذرَ مذرَ: لوگ ہر طرف بکھر گئے۔

ⓒ مَذِرَ ـَمَذَرًا: انڈے کا گندہ ہونا، گل سڑ جانا۔ مَذَّرَ ہ: کو بکھیرنا، منتشر کرنا، تتر بتر کرنا، ادھر ادھر پھیلانا یا چھڑکنا۔ تَمَذَّرَ: بمعنی مَذِرَ۔ شَذَرَ مَذَرَ: ادھر ادھر بکھرا ہوا۔ مَذِر: خراب، سڑا ہوا، گلا سڑا، گندہ۔

مذق: ۱۔ مَذَقَ ـُمَذْقًا اللبنَ: دودھ میں پانی ملانا۔ ــــ فلانًا و لفلانٍ: کو پانی ملا دودھ پلانا۔ ــــ الودَّ: خالص دوستی یا محبت نہ کرنا۔ مَاذَقَ مِذاقًا و مُماذَقَةً فلانًا فی الودّ: سے سچی اور خالص دوستی یا محبت نہ رکھنا۔ اِمْتَذَقَ و امَّذَقَ الشرابُ او اللبنُ: شراب یا دودھ کا پانی میں ملا ہوا ہونا۔ لبنٌ مَذْقٌ و مَذِیقٌ و مَمْذُوقٌ: پانی ملا دودھ۔ المَذّاق: خالص دوستی نہ رکھنے والا، غیر مخلص۔

۲۔ رجُلٌ مَذِقٌ: رنجیدہ و دل گرفتہ آدمی۔

ⓒ مَذْق: پانی ملی شراب۔ مَذِیق: پانی ملی چیز، پتلا، پانی ملا کر ہلکا اور پتلا کیا ہوا۔ مَذّاق و مُماذِق: غیر مخلص، منافق۔

مذل: ۱۔ مَذَلَ ـُمَذْلًا و مِذالًا و مَذِلَ ـَمَذَلًا بسرّہ: پریشان ہو کر راز کھول دینا۔ و مَذُلَ ـُمَذالةً ت نفسُ باذلٍ: کی فیاضی کرنا صفت مَذِیل۔ کہا جاتا ہے: مذل بماله و مذل بنفسه: اس نے اپنے مال اور اپنی جان کی سخاوت کی۔ اَمْذَلَ ہُ: کو دق کرنا، زچ کرنا۔ المَاذِل: سخی، فیاض وہ شخص جس کا نفس کسی چیز سے بھر جائے اور وہ اسے چھوڑ کر دوسری چیز کی امید لگائے۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ مَذْلُ الید او النفس: فلاں شخص فیاض ہے۔ المَذِل: وہ شخص جس کا نفس کسی چیز سے بھر جائے اور اس کو چھوڑ کر دوسری چیز کی امید لگائے۔ پریشان، راز افشاء کرنے والا۔ کہا جاتا ہے: هو مَذِل بمهجته: وہ اپنی جان نثار کرنے والا ہے۔ المَذِیل جمع مَذْلَی: بے قرار پریشان، راز افشا کرنے والا۔ المِمْذَل: دق ہو کر راز بتانے والا۔

۲۔ مَذِلَ ـَمَذَلًا ت رجلُهُ: کے پاؤں کا سن ہو جانا، سو جانا۔ اَمْذَلَ ت رجلُهُ: کا پاؤں سن ہو جانا۔ اِمْذَلَّ اِمْذِلالًا: ست اور ڈھیلا ہونا۔ ...... تْ رِجلُهُ: کا پاؤں سن ہونا۔ المَذَل (مص): سستی، بے حسی۔ المِمْذَل: جس کا پاؤں اکثر سن ہو جاتا ہو۔

۳۔ المِذْل: چھوٹے جسم والا۔ المُذْلة: کھجور کی گٹھلی، چٹان کا گڑھا۔

ⓒ مَذَل ـَمَذْلًا و مَذالًا (راز) افشا کرنا، راز سے پردہ اٹھانا۔

مذی: ۱۔ مَذَی یَمْذِی مَذْیًا و مَذَّی الفرسَ: گھوڑے کو چرنے کیلئے چھوڑنا۔ اَمْذَی الفرسَ: گھوڑے کو چرنے کیلئے چھوڑنا۔ کہا جاتا ہے: اَمْذِ بعنانِ فرسِكَ: اپنے گھوڑے کی لگام چھوڑ دے۔ ...... الشرابَ: شراب میں پانی ملا کر ہلکا کرنا۔ المَاذِیّ: شهد۔ المَاذِیَّة: حلق میں جلد اترنے والی شراب۔ نرم یا سفید زرہ۔ المَذِیُّ: حوض کی نالی سے نکلنے والا پانی۔ المَذِی: حوض سے نکلتے ہوئے پانی کی نالی۔

۲۔ المَاذِی: لوہے کا ہر ہتھیار۔ المَذِیَّة و المَذْیَة جمع مِذاء و مَذِیّات: آئینہ، شیشہ۔

مرّ: ۱۔ مَرَّ ـُمَرًّا و مُرورًا مَمَرًّا: گزرنا، عبور کرنا۔ ...... ہُ و مَرَّ بہ و علیه: کے پاس سے گزرنا، کے قریب سے گزرنا۔ مَرَّرَ الشیءَ: کو زمین پر پٹخ دینا۔ مَارَّ مِراراً و مُمارَّةً الرجُلَ: کے ساتھ گزرنا۔ ــــ علی الارض: زمین پر کھنچنا، کھنچتا جانا۔ اَمَرَّ فلانًا بکذا: کو کے پاس سے گزارنا۔ ...... ہُ علی الجسر: کو پل پر سے گزارنا، کو پل عبور کرانا ــــ یَدَهُ علی الشیءِ: کسی چیز پر ہاتھ پھیرنا۔ تَمارَّ القومُ: ایک دوسرے کے پاس سے گزرنا۔ اِمْتَرَّ بہ و علیه: سے گزرنا۔ اِستَمَرَّ: گزرنا، جانا۔ المَرُّ: بیلچہ، کرچھا، کہا جاتا ہے: جئتُهُ مَرًّا اور مَرَّتَیْن: میں اس کے پاس ایک یا دو بار آیا۔ المَرَّة جمع مَرّ و مِرار و مُرُور و مَرّات: ایک بار، کہا جاتا ہے لَقِیتُهُ مَرَّةً و ذاتَ مَرَّةٍ: میں اسے ایک دفعہ ملا۔ لَقِیتُهُ ذاتَ المِرار: میں اسے کئی بار ملا۔ المَمَرّ (مص): گزرگاہ۔

۲۔ مَرَّ ـُمَرًّا البعیرَ: اونٹ کو رسی باندھنا۔ اَمَرَّ الحبلَ: رسی بٹنا۔ کہا جاتا ہے: مازال فلانٌ یُمِرُّ فلانًا: کسی کا کسی کو بچھاڑنے کے لئے ہاتھا پائی کرنا۔ فلانٌ ذو نقض و اِمرار: فلاں شخص برسر اقتدار ہے۔ صاحبِ حل و عقد ہے۔ مَارَّ مِراراً و مُمارَّةً الرجُلَ: کو بچھاڑنے کے لئے اس سے لپٹنا۔ تَمارَّ ما بینهُمْ: ایک دوسرے سے دشمنی رکھنا، ایک دوسرے سے بغض رکھنا۔ کہا جاتا ہے: هما یتمارّان: وہ آپس میں کشتی لڑ رہے ہیں۔ اِستَمَرَّ: ایک حالت پر یا طریقہ پر باقی رہنا۔ جاری رہنا، برقرار رہنا، ثابت قدم رہنا۔ ــــ به علی کذا: کو پر برقرار رکھنا، ثابت و باقی رکھنا۔ ــــ الرجُلُ: کا کام درست و استوار ہونا۔ ــــ بالشیءِ: کو اٹھائے رکھنا۔ المَرُّ (مص): رسی۔ المِرَّة (مص): رسی کی لڑی۔ حبلٌ شدیدُ المِرَّة: سخت بٹی ہوئی رسی۔ جمع مِرَر و جج اَمْرار: رسی کی طاقت، طاقت، مضبوطی، ذہانت، کسی چیز کی دائمی حالت۔ المَرِیر و المَرِیرة جمع مَرائر: پختہ ارادہ۔ ...... من الحبال: مضبوط بٹی ہوئی رسی۔ رجُلٌ مَرِیرٌ: طاقت ور پختہ ارادے والا۔ کہا جاتا ہے: اِستَمَرَّ مریرُہُ: وہ کمزوری کے بعد طاقت ور ہو گیا۔ امرٌ مَرِیرٌ: مستحکم کام۔ المَرِیرة جمع مَرائر: عزت نفس، رسی کی لڑی، کہا جاتا ہے: اِستَمَرَّتْ مریرتُه علی کذا: وہ اس معاملہ میں نہ جھکا اور اس کا عادی ہو گیا۔ الاَمَرّ م مُرَّی: اسم تفضیل: زیادہ مستحکم۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ اَمَرُّ عقدًا من فلانٍ: فلاں شخص کا معاملہ فلاں شخص سے زیادہ مستحکم اور عہد پورا کرنے میں بہتر ہے۔ المُمَرّ (مفع): مضبوط بٹی ہوئی رسی۔ قِربةٌ مَمْرُورةٌ: بھری ہوئی مشک۔

۳۔ مَرَّ ـَمَرارةً: کڑوا ہونا، تلخ ہونا۔ مُرَّ یُمَرُّ مَرًّا و مِرَّةً بفلان: پر صفرا کا غلبہ ہونا صفت مَمْرُور۔ مَرَّرَ الشیءَ: کو کڑوا بنانا، تلخ کرنا۔ اَمَرَّ الشیءَ: کو کڑوا بنانا۔ کہا جاتا ہے: ما اَمَرَّ فلانٌ و ما اَحْلَی: اس نے کوئی کڑوی یا میٹھی بات نہیں کی۔ ما یُمِرُّ و ما یُحلی: نہ ضرر رساں نہ نفع بخش۔ اِستَمَرَّ الشیءَ: کو کڑوا پانا۔ المارُورة: کھانے میں سیاہ دانہ جس سے وہ کڑوا ہو جاتا ہے۔ المُرّ: کڑوا۔ لوبان کی طرح گوند۔ مُرُّ الصحاری: حنظل، اندرائن، موکھل،

خیار تلخ، کڑوا کھیرا، تلخ سیب۔ المِرَّۃ جمع مِرَار (ع ا): صفراء یا سوداء۔ المُرَّۃ جمع مَرائِر: مُر کی مؤنث۔ کڑوی، کہا جاتا ہے۔ لقی منہ المُرَّتین اس نے اس سے بہت تکلیف پائی۔ ــــ جمع مُرّو اَمْرار (ن): ایک قسم کی سبزی۔ بہت بخیل۔ ابُومُرَّۃ: ابلیس کی کنیت۔ المُرِّی: سالن، چٹنی۔ ایک قسم کی دواء۔ المُرار (ن): ایک کڑوی بوٹی۔ المَرارَۃ (مص) جمع مَرائِر و مَرَرات (ع ا): پتا۔ المُرَیراء: گیہوں میں کالا دانہ جو پھینک دیا جاتا ہے۔ الأَمَرّ: امعاء، آنتیں، معدہ۔ ــم مُرّی زیادہ کڑوا۔ الامَرّان: غربت اور بڑھاپا۔ دو کڑوی چیزیں۔ کہا جاتا ہے: لقی منہ الامَرّین اس نے اس سے بہت تکلیف پائی۔ اس نے اس سے سختی اور تلخی دیکھی۔

۴۔ مَرْمَرَ: غضبناک ہونا۔ تَمَرْمَرَ الرملُ ریت کا اڑنا، موج مارنا۔ ــــ الجسمُ جسم کا کانپنا۔ ــــ علی اصحابہ اپنے ساتھیوں پر تسلط رکھنا، کا امیر ہونا، عام لوگ اس کو بڑبڑانے اور شکایت کرنے کے معنی میں استعمال کرتے ہیں۔ المَرمر نرم، ہلتا ہوا تھلتھلانے والا۔ المَرْمَار: نازک بدن، تھلتھلانے والا۔ مونث مَرمارۃ۔ المُرامِر بمعنی بالا۔ المُرمُورَۃ: نرم اور متاثر کن لونڈی۔

۵۔ مَرْمَرَ الماءَ: پانی زمیں پر بہانا۔

۶۔ مَرْمَرَ الشیءُ: کڑوا ہونا (عوامی زبان میں)۔

۷۔ المَرْمَر بہت رس والا انار۔ (طا) واحد مَرْمَرۃ: سنگ مرمر۔ سنگ مرمر کی ایک قسم جو بہت سفید ہوتی ہے (یونانی لفظ)۔ المَرْمَرۃ: بہت بارش۔ المَرْمار: بہت رس والا انار۔ المُرامِر: باطل۔

۸۔ المَرْمَرِیس چکنا، سخت، مصیبت، لمبی گردن، المِرْمِیس (ح): گینڈا (یونانی لفظ)۔

مَرّ ــمَرًّا و مُرُوراً و مَمَرًّا علی/ب کسی شخص یا چیز کے پاس سے گزرنا، کے پاس سے ہو کر آگے جانا، مٹرگشت کرنا، چہل قدمی کرنا، ــــ امام کے سامنے مارچ پاسٹ کرنا، کے سامنے سے گزرنا ــــ: وقت کا گزرنا، ــــ علی/ب: کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک آنا، جانا یا چلنا یا گزرنا۔ کے کنارے کنارے جانا ــمن/ب/علی: میں سے گزرنا، جانا، چلنا، حرکت کرنا، مارچ کرنا یا سفر کرنا۔ ــــ من (ملک، جگہ، کمرہ) کو عبور کرنا، میں سے گزرنا، کے پار جانا، میں سے بہنا، میں سے نکل جانا، میں سے اڑ کر نکل جانا۔ ــــ فی کسی علاقہ یا سرحد سے نکل جانا، کے پار ہونا، کو عبور کرنا۔ ــب کسی مرحلہ یا حالت سے گزرنا، کسی حالت یا صورت سے گزرنا۔ ــــ علی: سرحد، قطار، پہاڑ وغیرہ عبور کرنا۔ ــفوقَ: ہوائی جہاز کا کسی علاقہ پر پرواز کرنا۔ ــــ چلے جانا، رخصت ہونا، روانہ ہونا۔ بفعل کو کرتے رہنا، مَرَّ ذِکرُہ اس پر بحث کی جا چکی ہے۔ اس کا ذکر اوپر کیا جا چکا ہے۔ کمامَرَّ بنا جیسا کہ یہ ہمارے سامنے سے گزرا، جیسا کہ ہم پہلے ذکر کر چکے ہیں۔ مَرَّ بالامتحان امتحان پاس کرنا۔ مَرَّ بسلام کسی افسوس ناک حادثہ کے بغیر ہو جانا، اچھا ثابت ہونا، اچھا نکلنا۔ مَرَّ علیہ ببصرہ کو بڑے غور سے دیکھنا، کو جلدی سے بغور پڑھنا، مَرَّ مَرَّ البرق تیزی سے گزر جانا۔ مَرَّ مَرَّ الکرام: ایسے گزر جانا جیسے کچھ ہوا ہی نہیں، تیزی یا پھرتی سے گزر جانا۔ مَرَّبہ (علیہ) مَرَّ الکرام کو کشادہ دلی سے نظر انداز کرنا، سے عظمت کے ساتھ چشم پوشی کرنا، کو توجہ کے لائق نہ سمجھنا۔ مَرَّرَ ہ کو گزرنے دینا، کو منتقل کرنا، پہنچانا، (گیند) پاس کرنا۔ مَرَّرَ سفینۃ علی القناۃ جہاز کو نہر سے گزارنا یا لے جانا۔ اَمَرَّہ علی/ب: کو کے پاس سے جانے یا گزرنے دینا، ــــ ہ/ہ علی/ب کو سے گزرنے دینا، کی سے گزرنے میں رہنمائی کرنا، کو سے گزارنا، کو کچھ چھونا، کو میں داخل کرنا۔ اَمَرَّ نظرۃُ علی: پر اچٹتی ہوئی نظر ڈالنا، پر اپنی آنکھوں کو بھٹکنے دینا۔ اِستَمَرَّ: قائم رہنا، باقی رہنا، ٹھہرنا، دیر پا ہونا، برقرار رہنا، جاری رہنا، پائدار ہونا۔ ــعلی/فی: کو جاری رکھنا، ــ یفعل کو جاری رکھنا۔ ــــ علی/فی: پر جمے رہنا، میں لگے رہنا، پر ثابت قدم رہنا، اڑے رہنا، کو کرتے رہنا، کے متعلق جدوجہد جاری رکھنا، کی کوشش کرتے رہنا۔ سے چپکنا، چسپاں ہونا۔ مَرّ: گزرنا، کے پاس سے جانا، گذرگاہ، گذر، عبور، راستہ، راہ، تبدیلی، تغیر، بڑھاؤ، پیش روی، عمل، گزرنا (وقت کا) رفتار وقت، لوہے کا پھاوڑا، کھرپا، کڑچھا، بیلچہ، رسی۔ علی مَرِّ الزمان: وقت گزرنے کے ساتھ۔ مَرّ جمع مَرّات و مِرار: وقت، عرصہ، باری۔ مَرَّۃً: ایک بار، مَرّتین: دو بار۔ مرّات: کئی بار، بار بار، اکثر۔ مِراراً: کئی بار ایک سے زیادہ دفعہ، اکثر و بیشتر، گاہے گاہے، بعض اوقات، کبھی کبھی، خاص موقعہ پر۔ مَرَّۃً ما یا ذات مَرَّۃٍ: ایک بار، ایک دن۔ مَرَّۃً اُخری یا مَرَّۃً جدیدَۃً: ایک بار پھر، نئے سرے سے، از سر نو۔ مَرَّۃً بعد مرّۃ: بار بار، بارہا۔ مرۃً عن مرّۃ: بار بار، بارہا۔ المرّۃ تِلْوَ المرَّۃ: بار بار، اکثر۔ مَرَّۃً واحدَۃً: فوراً، ایک وقت پر، بالآخر، آخرکار ممکنہ طور پر۔ اکثر من مرۃٍ: ایک سے زیادہ بار، کئی بار۔ بالمرّۃ: مطلقاً، یقیناً واقعی، تمام کا تمام، یکسر، ایک، تمام تر، بالکل، بالکل ہی، ہرگز، مطلق۔ (نفی کی صورت میں) نہیں قطعاً نہیں، ہرگز نہیں، کسی طرح بھی نہیں۔ غیرَ مرّۃٍ یا غیر مامرۃ: کئی بار، ایک سے زیادہ دفعہ۔ کم مرّۃً: کتنی بار؟۔ للمرۃِ السادسہ: چھٹی بار۔ لأخر مرۃٍ یا للمرۃ الاخیرۃ: آخری بار۔ لاوّلِ مرَّۃٍ: پہلی بار، مراراً عدیدَۃً: اکثر۔ مِراراً و تَکْراراً بار بار۔ مُرُور: گزرنا، پریڈ، مارچ پاسٹ (اَمامَ کے ساتھ) گزرگاہ، مارچ، سفر، سیر (علی من ب کے ساتھ)، عبور، منتقلی، بہاؤ، روانی، پرواز (فوقَ کے ساتھ)، لگاتار فلمی منظر۔ آمدورفت، عمل، ترقی، بڑھنا، دوران وقت، (وقت کا) گزرنا، معائنہ۔ مرور الزمان: آخری مدت کا خاتمہ۔ تذکرۃ المُرور: پرمٹ، پاس، پاسپورٹ۔ حرکۃ المرور سیدھی، براہِ راست یا بلا مزاحمت آمدورفت۔ شُرطۃُ المرور: ٹریفک پولیس، شاہراہ پر گشت کرنے والی پولیس۔ نِظام المرور: ٹریفک کے ضوابط۔ ممر: گزرنا، قریب سے گزرنا، وقت کا گزرنا، وقت کا اختتام، تبدیلی، عبور، رسائی، پہنچ، راہ راستہ، گزرگاہ جمع مَمَرّات: درمیانی راستہ، پایاب مقام (پہاڑی درہ۔ ممر سُفلی: زمین دوز درہ۔ علی ممر العصور: صدیوں کے دوران۔ اِمرار: (سے) گزارنا، (میں) داخل کرنا۔ باستمرار لگاتار، متواتر، پے درپے، اکثر، ہمیشہ۔ دواما و إستمرارا: ہمیشہ، مسلسل لگاتار، پے درپے، بلا رکاوٹ وخلل۔ قوۃُ الاستمرار: سستی، کاہلی۔ مارّ: گزرنے والا، جانے والا، چلنے والا، سوار وغیرہ جمع مارّون و مارَّۃ: راستہ چلنے والا، راہ گیر، پیادہ، پے دل، سیر کرنے والا، ٹہلنے والا۔ المارّ ذکرُہ: مذکورہ بالا، جس پر پہلے بھی گفتگو کی جا چکی ہے۔ تیّارٌ مستمر: ڈائریکٹ کرنٹ (بجلی)۔ موجاتٌ مستمرہ: مسلسل موجیں، لہریں (فزکس)

مرأ: ا۔ مَرَأَ ــمَرءًا الرجُلُ: کھانا۔ ــالطعامُ فلاناً: کھانے کا کسی کو نافع ومفید ہونا۔ ــمَرَاءَۃً الطعامُ: کھانے کا خوشگوار ہونا۔ کہا جاتا ہے۔ ھَنَأنی و مرأنی الطعامُ: کھانا مجھے خوشگوار ہوا۔ اگر ھنأنی نہ کہا جائے تو پھر أمرأنی کہا جائے گا۔ (باب افعال سے)۔ مَرِئَ ــمَرَاءَۃً الطعامُ: کھانے کا خوشگوار ہونا۔ ــ مَرَأَ: زنانہ طرز کا ہونا (شکل اور باتوں میں)۔ مَرُؤَ ــ مَراءَۃً الطعامُ: کھانے کا خوشگوار ہونا۔ ــ المکانُ: جگہ کا اچھی آب و ہوا والا ہونا۔ مَرَّأَہُ: کسی کو ھنیأً مریئاً کہنا۔ کسی کو اچھی صحت کی دعا دینا۔ اَمْرَأَ

الطعامُ فلانًا: کھانے کا کسی کو نافع ومفید ہونا۔ استمرأ الطعامَ: کھانے کو مزیدار یا خوشگوار سمجھنا یا پانا۔ المَرأة: مرأ کا اسم مرہ۔ ایک بار کھانا، کھانے کا خوشگوار ہونا۔ —جمع نساء و نسوة (من غیر لفظها) عورت۔ المریء: جمع مُرُؤ و امرئة: نرخرہ۔ کہا جاتا ہے طعام مَرِیءٌ: خوشگوار کھانا۔ کلاءٌ مَرِیءٌ: تازہ گھاس پات جو جلدی ہضم ہو جائے۔ هنیئًا مریئًا: خدا کرے یہ خوراک یا مشروب تم کو مفید ہو۔ المَرِیئة: مَرِیء کا مؤنث: ارضٌ مَرِیئة: خوشگوار آب وہوا والی زمین۔

۲۔ مَرُؤَ ـمُرُوءةً: مروت والا ہونا۔ تَمَرَّأَ: مروت والا بننا۔ مروت والا ہونا۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ یتمرّأ بنا: فلاں شخص ہمیں گھٹا کر اور عیب سے منسوب کر کے جواں مرد بننے کا طلب گار ہے۔ المرء (میم کی پیش، زبر اور زیر کے ساتھ) انسان جمع رجال (من غیر لفظه) مرءُون و مرأة مرة بھی سننے میں آیا ہے۔ نسبت کے لئے کہتے ہیں مَرَئیّ۔ اَمرُؤٌ و امرأ جمع نساء و نسوة (من غیر لفظها) انسان ہمزہ وصل کی حرکت آخری لفظ کی حرکت کے ساتھ: جاءَ امرُؤٌ و رأیتُ امرأ و مررتُ بامرئٍ: بہر حال اس کو پیش، زیر یا زبر دینا جائز ہے۔ تصغیر میں الف وصل ساقط ہو جاتا ہے اور کہتے ہیں۔ مُرَیْءٌ و مُرَیْئَة امرئ پر الف لام تعریف کا داخل نہیں ہوتا، کبھی کبھار امرأة پر داخل ہو جاتا ہے۔ المُرُوَّة: نخوت، جواں مردی، جواں مردانہ صفات مُرُوءة بھی کہا جاتا ہے۔ المَرِیءُ: بہادر، دلیر، شجاع، شریف۔

۞ مَرَأ و مَرِیءَ ـو مَرُؤَ ـمَراءةً: (کھانے کا) خوشگوار، صحت بخش، صحت افزاء، مزیدار، خوش ذائقہ، لذیذ اور پسندیدہ ہونا۔ مَرُؤَ ـمُرُوءةً: مردانہ ہونا، مرد سیرت ہونا۔ مَرُؤَ ـمَراءَةً: (آب وہوا کا) صحت افزا، خوش گوار، فرحت افزا یا صحت بخش ہونا۔ اِستمرأ ه: خوراک کو خوش گوار، صحت مند، صحت افزاء اور مزیدار پانا۔ —ه: سے لطف اندوز ہونا، کو مزیدار بنانا، چٹ پٹا بنانا، مرغوب بنانا —ه: کو ہضم کر سکنا، کو پسند آنا، کو پسند کرنا، سے مسرت، لطف حاصل کرنا۔ اِمرُءٌ و اِمرأ و اِمرُؤ (ال کے ساتھ) ایک مرد، شخص، انسان۔ یظنّ المرءُ: کوئی خیال کرے گا۔ اِمرأة: عورت، بیوی۔ المرأة المُسَلْسَلَة: ذات الکرسی ستاروں کا جھرمٹ (Andromeda)۔ مُرُوءَة و مُرُوَّة: مردانگی کا معیار، جواں مردی، شجاعت، بہادری، دلیری، بانکپن، دلاوری، صنف نازک کے لئے جانبازی، عالی ہمتی، فراخدلی، فیاضی، عزت نفس۔ مَرِیءٌ: جواں مرد، مردانہ، مرد صفت، صحت بخش، صحت افزا، ممد اخلاق، خوشگوار، فرحت افزا، تندرست۔ هنیئًا مریئًا: اللہ کرے یہ تمہیں بہت فائدہ مند ہو، میں امید کرتا ہوں کہ تم اس (خوراک) سے لطف اندوز ہو گے۔ مَرِیءٌ جمع اَمرِئة و مُرُوء: نرخرا، حلقوم، گلا۔ مَرّاکُش و مَرّاکِش: مراکش (مغربی مراکش میں ایک شہر۔ (ملک) مراکش۔ مراکشی: صفت واسم۔

مرت: مَرَتَ ـمَرْتًا الشیءَ: کو نرم کرنا۔ المَرْت (مص) جمع اَمْرات و مُرُوت و اَماریت: سبزہ سے خالی بیابان۔ کہا جاتا ہے: ارضٌ مَرْتٌ: بے برگ وگیاہ زمین۔ رجُلٌ مَرْتٌ: وہ شخص جس کے ابروؤں پر بال نہ ہوں۔ مَرْتُ الجسد: جسم پر بالوں سے خالی۔ غلام مرتُ العذار: لڑکا جس کے رخساروں پر سبزہ نہ آیا ہو۔ المَرُوت: بے برگ و گیاہ بیابان۔ المَرُوتة: زمین کی غیر زرخیزی۔ ارض مَمْرُوتة: ننگی زمین جس پر سبزہ نہ ہو۔

مرث: مَرَثَ ـمَرْثًا: بھگونا۔ الشیءَ: کو نرم کرنا۔ الصبیُّ اِصبعَهٗ: بچہ کا انگلیاں چبانا۔ —ثدیَ امه: ماں کے پستان چوسنا۔ الرجُلُ الرجُلَ: مرد کا مرد کو مارنا۔ —الدواءَ فی الماء: کو پانی میں دوا بھگونا۔ —التمرَ بیده فی الماء: کھجوروں کو تر کرنا، گیلا کرنا۔ مَرِثَ ـمَرَثًا علی الخصام: جھگڑے میں صابرو بردبار ہونا صفت مَرِث و مِمْرَث جمع مَمارِث۔ مَرَّثَ الثرید: ثرید کا چورا کرنا، ریزہ ریزہ کرنا۔

۞ مَرَثَ ـمَرْثًا ه: (اپنی انگلیاں) چوسنا، کاٹنا —ه: کو نرم کرنا، مسلنا، بھینچنا، کچلنا، دبانا، نچوڑنا، کو ابال کر کچلنا۔ —ه: کو پانی میں بھگو کر نرم کرنا، کو تر کرنا۔

مرج: ۱۔ مَرَجَ ـمَرْجًا الدابَّةَ: جانور کو چرنے کیلئے چراگاہ میں چھوڑنا۔ —ت الدابَّةُ: جانور کا چراگاہ میں چرنا۔ کہا جاتا ہے: مرج لسانَهٗ فی اعراضِ الناس: اس نے اپنی زبان لوگوں کی مذمت اور غیبت کے لئے کھلی چھوڑ دی ہے۔ —الکذبَ: جھوٹ بولنے میں زبان کو کھلی چھوڑ دینا۔ —السلطانُ رعیَّتَهٗ: سلطان کا اپنی رعایا کو دنگا فساد کرنے دینا۔ اَمْرَجَ الدابَّةَ: جانور کو جہاں چاہے چرنے کے لئے چھوڑ دینا۔ المَرْج (مص) جمع مُرُوج: چراگاہ۔

۲۔ مَرِجَ ـمَرَجًا الامرُ: کام کو ضائع کرنا، اچھی طرح نہ کرنا۔ —الشیءَ بالشیءِ: کو سے ملانا۔ مَرِجَ ـمَرَجًا الخاتمُ فی الاصبع: انگوٹھی کا انگلی میں ڈھیلا ہونا۔ —الامرُ والعهدُ والامانةُ والدینُ: کام، عہد، امانت اور دین کا خراب ہونا، فاسد ہونا۔ اَمْرَجَ الشیءَ: چیز کو ملانا۔ —العهدَ: عہد پورا نہ کرنا۔ المارج (فا): بہت بھڑکنے والا شعلہ۔ المَرَّاج: باتوں میں اضافہ کرنے اور جھوٹ بولنے والا۔ المَرِیج جمع اَمْرِجة: سفید چھوٹی ہڈی جو سینگ کے درمیان ہوتی ہے۔ امرٌ مریجٌ: گڑبڑ اور بے ترتیب کام۔ سهمٌ مریجٌ: ہلنے والا تیر۔ غصنٌ مریجٌ: الجھی مڑی ہوئی شاخ۔ المِمراج: بے ڈھنگا، نااہل۔

۳۔ اَمْرَجَت الناقةُ: اونٹنی کا نامکمل بچہ گرانا۔ ناقة مِمراج: نامکمل بچے گرانے کی عادی اونٹنی۔

۴۔ المَرْجان واحد مَرْجانة: چھوٹے موتی، مونگا۔ ربیع میں کھلنے والے چھوٹے پھولوں والا ایک پودا۔ —الیابانی: بیضوی شکل کے پتوں والا ایک پودا، سرخ ڈنڈیاں جو سمندر سے ہتھیلی کی انگلیوں کی طرح پھوٹتی ہیں۔

۞ مَرْج جمع مُرُوج: گھاس سے ڈھکا ہوا میدان۔ چراگاہ، مرغزار، سبزہ زار۔ هَرْج و مَرْج: افراتفری، الجھن، ابتری، پراگندگی، بے ترتیبی، ہنگامہ، شورش، بلوہ، دنگا، بے چینی، اضطراب، ہلچل۔ مَرَج: انتشار، پراگندگی، بے ترتیبی، ابتری، بدنظمی، ہنگامہ، فتنہ فساد، افراتفری، الجھن، شورش، بلوہ۔ مَرْجان و مُرجان (اسم جمع واحد مرجانة) چھوٹے موتی، مونگے۔ سَمَك مَرْجان: چین کی سرخ مچھلی جو نمائش کے لئے پالی جاتی ہے۔ مرجانی: مونگے کا، مونگے جیسا، مونگے جیسا سرخ۔ جزیرہ مرجانیة: مونگے کا جزیرہ (atoll)۔ شعاب مرجانیة: سمندر میں مونگے کی چٹانوں کا سلسلہ۔

مرح: ۱۔ مَرِحَ ـمَرَحًا الرجُلُ: آدمی کا بہت خوش ہو کر اترانا، ناز سے چلنا صفت مَرِح جمع مَرحی و مَراحی و مِرِّیح ج مِرِّیحون۔ کہا جاتا ہے۔ لاتمرح بعرضك: اپنی شہرت کے متعلق اشارۃً کچھ نہ کہنا۔ اَمْرَحَ ہٗ: کو خوش کرنا۔ —الکلاءُ الفرسَ: گھاس کا گھوڑے میں جان ڈال دینا۔ المِراح: زندہ دلی، خوش طبعی، ترنگ، چہل، ریل پیل۔ مَرْحَی: کلمہ تعجب ہے۔ جو تیر اندازی کی کامیابی پر بولا جاتا ہے۔ اس طرح مَرْحیًّا بھی۔ المِرْحة: نوع۔ المِرْوح: شراب۔ چست گھوڑا۔ قوسٌ مَرُوحٌ: کمان جو تیر کو اچھی طرح چھوڑے۔ التمراحة: بہت خوش وشادمان۔ کہا جاتا ہے۔ هو تِلْعابَةٌ تِمْراحَةٌ: وہ بہت کھیلنے، مذاق کرنے اور چستی

والا ہے۔ المِمْراح و المِمرح: چست وخوش۔

۲۔ مَرِحَ ـمَرَحاً و مَرحاناً السحابُ: بادل کا بارش برسانا۔ ـ الزرعُ: کھیتی میں بالیاں آنا، خوشے نکلنا۔ ـ ت عینهُ: آنکھ کا خراب ہونا اور پانی بہنا۔ ـ العینُ بمانها و قذاها: آنکھ کا پانی بہانا اور کیچڑ پھینکنا۔ مَرَّحَ المزادةَ الجدیدةَ: نئی مشک کو پانی سے بھرنا، تاکہ درز بند ہو جائے۔ ـ البُرَّ: گیہوں صاف کرنا۔ المِمْراح: بہت آنسوؤں والی آنکھ، زمین جہاں جلد پودے اگیں۔

۳۔ مَرَّحَ المهرَ: بچھڑے کو سدھانا۔ المُمَرَّح (مفع)۔ کرمٌ مُمَرَّحٌ: ستون پر سے لٹکتی ہوئی انگور کی بیل۔

۴۔ مَرَّحَ الرجُلُ: بڑی جنگ میں شامل ہونا۔ المَرْحَی: بڑی جنگ۔ (مادہ رحی)۔

۵۔ مَرَّحَ الجلدَ: چمڑے پر تیل لگانا۔ کہتے ہیں: مَرَحت المرأةُ البیتَ تمرَحُهُ مَرْحاً: عورت نے اپنے گھر کی زمین کی مٹی سے لپائی کی۔

۶۔ المِرحَة: خشک انجیروں وغیرہ کے گودام۔

۷۔ مَرْحَبَ فلاناً و به: کو مرحبا کہنا۔ خوش آمدید کہنا۔ ـ اللّٰهُ فلاناً: اللہ کا کسی کو وسعت وفراخی میں رکھنا۔ ـ هُ: کو وسعت کی طرف بلانا۔

○ مَرِحَ ـمَرَحاً: مسرور، خوش، شاداں، خوش وخرم، شاداں وفرحان، شاد، زندہ دل، خوش مزاج، بہت خوش، خوش دل، زندہ دلانہ، جوشیلا، شگفتہ خاطر یا ہشاش بشاش ہونا، محظوظ ہونا، باغ باغ ہونا، خوشی سے پھولنا، پھولے نہ سمانا، شادیانے بجانا، فخر کرنا، اترانا۔ سَرِحَ و مَرِحَ: من مانی کرنا، ظالمانہ طرزعمل اختیار کرنا، دندناتا پھرنا۔ مَرْحَی: شاباش! واہ وا، بہت اچھے، مرحبا، بہت خوب۔ مَرْحَی ب: کو شاباش۔ مِمْراح: خوش مزاج، خوش طبع، خوش دل، خوش وخرم، زندہ دل، ہنس مکھ، زندہ دل شخص۔ مَرْحَبَ هُ: کو خوش آمدید کہنا۔

مرخ: ۱۔ مَرَخَ ـمَرْخاً جسدَه بالدهن: کے جسم پر تیل ملنا۔ مَرِخَ ـمَرَخاً العرفجُ: عرفج درخت کا لمبی شاخوں اور اچھے پتوں والا ہونا۔ صفت مَرِخٌ۔ مَرَّخَ هُ: کو تیل ملنا۔ ـ و أمْرَخ العجینَ: آٹے کو پانی سے پتلا کرنا۔ تمَرَّخ بالدهن: خود پر تیل کی مالش کرنا۔ المَارِخ: فا۔ ماءٌ مارِخٌ: جاری یا رواں پانی، بہتا ہوا پانی۔ رجُلٌ مارِخ: پانی بہانے والا۔ المَرْخ (مص): نرم پتلا درخت۔ المَرِخ: بہت تیل لگانے والا۔ ـ من الشجر: نرم وپتلا درخت۔

المَرُوخ: مرہم۔ المِرِّیخ: بہت تیل لگانے والا۔ ـ من الشجر: نرم وپتلا درخت۔

۲۔ مَرَخَ ـمَرْخاً: مذاق کرنا۔

۳۔ المَرِخ: احمق۔ المُرَّخ: دُم۔ المَرِیخ جمع أمْرِخة: سینگ کے اندر کا چھوٹا سینگ۔ المِرِّیخ: احمق۔ (فلك): ایک سیارہ ستارہ جو سورج سے قریب ترین ہے۔ ثَورٌ أمْرَخ: سرخ وسفید نقطوں یا پردھبوں والا بیل۔ المَرْخاء: چستی کی وجہ سے تیز رو اونٹنی۔

○ مَرَخَ ـمَرْخاً ه: (جسم) کو تیل ملنا، کی مالش کرنا، سہلانا، پر لیپ کرنا۔ مَرَّخَ ه: بمعنی مَرَخَ۔ تَمَرَّخ: اپنے آپ کو تیل لگانا، تیل ملنا، تیل کی مالش کرنا، مرہم لگانا۔ مَرِخ: نرم، ڈھیلا، پلپلا، تھل تھل، جھریاں پڑا ہوا۔ ڈھیلا ڈھالا، پرشکن، پولا۔ مَرُوخ: تلا، ضماد، مرہم تیل مالش کا روغن یا دواء، لیپ، سکون بخش دواء۔

مَرد: ۱۔ مَرَدَ ـمَرْداً الغصنَ: ٹہنی کی چھال اتارنا۔ ـ الشیءَ: کو نرم کرنا، صاف کرنا، کاٹنا۔ ـ فُلاناً: کو بے عزت کرنا۔ ـ مُرُوداً: نافرمان اور سرکش ہونا۔ ہمسروں سے آگے نکلنا۔ ـ علی النفاق و نحوه: منافقت پر جمے رہنا۔ ـ مَرْداً و مُرُودةً الغلامُ: لڑکے کا دیر تک بے ریش رہنا۔ مَرُدَ ـمَرادةً و مُرُودةً: نافرمان اور سرکش ہونا۔ ہمسروں سے آگے نکلنا۔ مَرَّدَ تَمْرِیداً و تَمْراداً الغُصنَ: ٹہنی کے پتے اتار دینا۔ ـ البناءَ: عمارت کو ہموار وچکنا کرنا۔ لمبی کرنا۔ بناءٌ مُمَرَّدٌ: چکنی اور لمبی عمارت۔ تَمَرَّدَ: دیر تک بے ریش رہنا، سرکش ہونا۔ ـ علی الناس: لوگوں سے سرکشی کرنا۔ ـ الرجُلُ: ہمسروں سے آگے نکل جانا۔ تکبر کرنا۔ المارِد (فا) جمع مَرَدَة و مارِدُون و مُرَّاد: سرکش، بلند۔ بناءٌ مارِدٌ: بلند عمارت۔ المَرَاد و المَرَّاد جمع مَرَادِید: گردن۔ المَرِید جمع مُرَداء: سرکش، خبیث، شریر۔ المِرِّید: سرکش۔ الأمْرَد مونث مَرْداء جمع مُرد: بے ریش جوان۔ فرسٌ أمْرَد: گھوڑے جس کے ٹخنوں پر بال نہ ہوں۔ مُرْدٌ علی جُرْد: ٹخنوں پر بالوں سے خالی گھوڑوں پر بے ریش جوان۔ المَرْداء جمع مَرَادٍ: بے پتوں کا درخت، بنجر ریت، بنجر زمین۔

۲۔ مَرَدَ ـمَرْداً الشیءَ فی الماء: کو پانی ملنا۔ ـ الصبیُ ثدیَ اُمِّه: بچہ کا پستان کو ہاتھوں سے چوسنا۔ ـ الدابَّةَ: جانور کو زور سے ہانکنا۔

۳۔ مَرَدَ ـمَرْداً المَلّاحُ السفینةَ: ملاح کا کشتی کو چپوؤں سے کھینا۔ المُرْدِی جمع مَرادِی: چپو۔

۴۔ مَرَدَ ـمَرْداً و مُرُودةً الرجُلُ: دودھ میں بھگوئی ہوئی کھجوریں کھانے کا عادی ہونا۔ المَرِید: دودھ میں بھگو کر نرم کی ہوئی کھجور۔

۵۔ مَرَّدَ للحَمام تِمْراداً: کبوتروں کے لئے گھونسلا بنانا۔ التِمراد جمع تَمارِید: کبوتروں کا گھونسلا۔

۶۔ تَمَرَّدَ الرجُلُ: سرکشوں کے پاس آنا۔

۷۔ المَرْدَقُوش (ن): ایک خوشبودار باریک پتوں والی بوٹی۔ زعفران (فارسی لفظ)۔

○ مَرَدَ ـمُرُوداً و مَرُدَ ـمَرادةً و مُرُودةً: سرکش ہونا، نافرمان ہونا، منہ زور ہونا۔ ـ علی۔ کے خلاف بغاوت کرنا، ہتھیار اٹھانا، سے برگشتہ ہونا۔ مَرَّدَ ه: درخت کے پتے اتارنا۔ ـ ه: عمارت پر پلستر کرنا، کہگل کرنا، گارے کا پلستر کرنا، مسالہ چڑھانا، تہہ چڑھانا۔ تَمَرَّدَ: سرکش ہونا، نافرمان ہونا۔ ـ علی: کے خلاف بغاوت کرنا، ہتھیار اٹھانا، سے برگشتہ ہونا۔ ـ: گستاخ، بے ادب، سرکش یا مغرور ہونا، متکبر ہونا، دیدہ دلیر ہونا، زبردست۔ دبنگ یا تحکم پسند ہونا۔ مُرْدِی جمع مَرادِی: کشتی کھینے کا بانس، چپو۔ مَراد و مَرَّاد جمع مَرارید: گردن، گدی۔ مَرِید جمع مُرَداء: سرکش، نافرمان، منہ زور۔ تِمراد جمع تَمارِید: کابک۔ أمْرَد م مرداء جمع مُرْد: بے ریش۔ پتوں کے بغیر درخت، خشک، مرجھایا ہوا۔ تَمَرُّد: سرکشی، نافرمانی، عدول حکمی، بغاوت، حکومت کے خلاف باغیانہ تحریک، غدر۔ مَارِد جمع مارِدُون و مَرَدَة و مُرَّاد: سرکش، نافرمان، نافرمانی پر مبنی، سرکشانہ متمردانہ، باغی، آسیب، بھوت پریت، بدروح، خبیث روح، شریر، بدذات، خونخوار، ظالم، جن، دیو، عفریت، بہت بڑا، بہت طاقت ور۔ مُتَمَرِّد: سرکش، نافرمان، باغی، منہ زور۔

مرز: ۱۔ مَرَزَ ـمَرْزاً هُ: کو کاٹنا، کی چٹکی لینا۔ ـ الرجُلَ: کو ہاتھ سے مارنا۔ مَارَزَ مُمَارَزةً هُ: کی مشق کرنا، کی کوشش کرنا۔

۲۔ مَرَزَ ـمَرْزاً هُ: کو کاٹنا، قطع کرنا۔ ـ الرجُلَ: پر عیب لگانا۔ ـ الشیءَ: کو کاٹنا۔ اِمْتَرَزَ عِرضَهُ: پر عیب لگانا۔ ـ شریکَهُ: شریک کا مال اپنے مال سے علیحدہ کرنا۔ ـ من مالِهِ مَرْزةً: کے مال سے کچھ لے لینا۔ المَرْزَة و المِرْزَة: ٹکڑا۔ عِرضٌ مَرِیزٌ: بدنامی۔

۳۔ المَرْزَتان: کان کی لو سے اوپر کا ابھرا ہوا حصہ۔ المُرزة (ح): ایک شکاری پرندہ جو چوہے اور خرگوش کا شکار کرتا ہے۔ اسے عقیب بھی کہتے ہیں۔

۴۔ المَرْزُبان جمع مَرازِبة عند الفرس: سردار۔

المَرزُبة عندھم: سرداری۔

۵۔ المَرزَنجُوش: ایک بوٹی کا نام (فارسی لفظ)۔

مَرزُبان جمع مَرَازِبَة: خلیفہ، نائب، صوبائی گورنر، قدیم ایرانی صوبیدار، لٹیرا اور جابر صوبہ دار (satrap)۔

مرس: ا۔ مَرَسَ ـ مَرسًا الدواءَ: دوا کو پانی میں بھگو کر ملنا تا کہ اس کے اجزا پانی میں تحلیل ہو جائیں۔ ـــــ الصبيُّ اصبعَهُ: بچے کا انگلیاں منہ میں ڈال کر چوسنا۔ ـــ يدَهُ بالمنديل: ہاتھ رومال سے یا تولیہ سے پونچھنا۔ مَرِسَ ـ مَرَسًا الرجُلُ: کام سلجھانے میں سخت ہونا۔ مَارَسَ مِراسًا و مُمارَسَةً الامرَ: معاملہ سے نبٹنا، پر کامل توجہ کرنا، میں محنت اور کوشش کرنا، کو شروع کرنا۔ تَمرَّسَ بالشيءِ: سے رگڑنا، کو مارنا ـ بالطيب: خوشبو میں لتھڑنا۔ ـ بالرجُلِ: ایذا دینے کے لئے، اس کے درپے ہونا۔ ـ بدِينِهِ: دین سے کھیلنا۔ ـ بالنوائب و الخصومات: حوادث اور جھگڑوں کا خوگر و عادی ہونا۔ تَمَارَسَ القومُ في الحرب: جنگ میں ایک دوسرے کو مارنا۔ اِمْتَرَسَ بالشيءِ: سے رگڑنا۔ ـ الخطباءُ و الألسُنُ في الخصومة: جھگڑوں میں خطیبوں اور زبانوں کا کٹ حجتی کرنا۔ المَرْسُ (مص): لگاتار چال۔ المَرِس جمع أَمْرَاس: کام میں سخت محنتی، جنگ آزمودہ۔ کہا جاتا ہے: هم على مَرسٍ واحدٍ: وہ ایک ہی اخلاق کے ہیں۔ المَرَسَة جمع مَرَس و جمع أَمْرَاس: رسی۔ أَمْرَاسُ المركبِ: سواری کی رسیاں۔ المِراس و المَراسة: شدت، قوت۔ کہا جاتا ہے: هو سهلُ المِراسِ: وہ نرم مزاج ہے۔ اس کے مقابلہ میں کہتے ہیں: صعبُ المِراس۔ المَرَّاس: بہت سختی والا۔ کہا جاتا ہے: ليلةٌ مَرَّاسةٌ: سخت تھکا دینے والی رات۔ المَرِيس: پانی میں بھگوئی ہوئی کھجوریں وغیرہ۔

۲۔ مَرَسَ ـ مَرسًا حبلُ البَكَرَة: اتر کر چرخ کی رسی کا ایک طرف سے گر جانا۔ مَرِسَ ـ مَرَسًا ت البكرةُ: رسی کا چرخی اور اِدھر اُدھر لکڑی کے درمیان پھنسا ہونا۔ مَرِست حِبالُهُ: اس کے معاملات الجھ گئے۔ اَمْرَسَ حبلَ البُكرَةِ: چرخی کی رسی کو دوبارہ اس پر چڑھانا۔ المَرِس جمع أَمْرَاس: چرخی سے اتری ہوئی رسی۔ المَمْرُوس: چرخی جس سے رسی ایک طرف گر گئی ہو۔

۳۔ المَرسَنْك: جلا ہوا رانگا جو بہت بھاری ہوتا ہے۔ اس لئے کہا جاتا ہے: فلانٌ اثقل من المَرسَنْك: فلاں مرسنگ سے بھاری ہے۔

۴۔ المَارِستَان و المَارَستان جمع مَارِستَانات: ہسپتال، شفاخانہ۔

مَرَسَ ـ مَرسًا (ہ): کو (پانی میں) بھگونا، بھگو کر نرم کرنا۔ مَارَسَ ہ: کی مشق کرنا، کو کرتے رہنا، میں لگے رہنا، کو حاصل کرنے کے لئے جدوجہد کرنا، کو کرنا (جیسے وکالت کرنا، ڈاکٹری کرنا وغیرہ) کا کام کرنا، کو (حکم کو) بجالانا، کی تعمیل کرنا، کو عمل میں لانا، کی تکمیل کرنا (وسائل کو) کام میں لانا، میں محنت کرنا، کی دھن میں لگے رہنا، پر کامل توجہ کرنا، میں حصہ لینا، میں شریک ہونا، کو اختیار کرنا، کو آزما کر دیکھنا، (کرنے) کی کوشش کرنا۔ تَمَرَّسَ ب: سے رگڑ کھانا، پر ملنا، سے تکلیف اٹھانا، سے سخت اختلاف ہونا، (کوئی عہدہ) چلانا، کوئی پیشہ اختیار کرنا، کے ساتھ کام کرنا، سے عملی رابطہ میں ہونا، سے متعلق ہونا، سے وابستہ ہونا، سے فی الواقع متعلق ہونا، سے نبٹنا۔ تَمارَسَ: ایک دوسرے سے لڑنا، جدوجہد کرنا، سے مسابقت کی سعی کرنا یا سے آگے بڑھنے کی کوشش کرنا۔ مَرْس: کھیل جو تمام چالیس چل کر جیتا جائے۔ مَرِس جمع أَمْرَاس: آزمودہ کار، پختہ کار، تجربہ کار، مشاق۔ مَرَسَة جمع أَمْرَاس: رسی، ڈوری، طناب، تار، مضبوط رسا، موٹا رسہ (جہاز کا)۔ مِراس و مَراسة: طاقت، قوت۔ سهلُ المراس: اثر پذیر، تاثر پذیر، قابو میں آجانے والا، آسان، جو سنبھالا جا سکے، فرماں پذیر، مطیع، اطاعت شعار، حسب ہدایت (یا مرضی کے مطابق) کام کرنے والا۔ شَدِيدُ المراس یا صَعْبُ المراس: نااثر پذیر، قابو میں نہ آنے والا، آسانی سے قابو میں نہ آنے والا، ادھم مچانے والا، سرکش۔ صعوبةُ المراس: خودسری، سرکشی، آسانی سے قابو میں نہ آ سکنا، بغاوت، انحراف، تمرد، سرتابی، ضد، ہٹ۔ مَرِيسَة: بیئر (شراب) کی ایک قسم۔ مَرِيسي: جنوب کی گرم ہوا۔

مرش: مَرَشَ ـ مَرشًا وجهَهُ: کا چہرہ نوچنا، کھرچنا، پر منہ سے کاٹنا، کی چٹکی بھرنا۔ ـ ہُ: کو گفتگو سے ایذا دینا۔ ـ الماءُ: پانی بہنا۔ ـ الحائطَ عند العامة: دیوار کو بجھے ہوئے چونے سے لیپنا۔ عوام اسے طَرَشَ الحائط بھی کہتے ہیں۔ اسم مرش اور طرش ہے۔ اِمْتَرَشَ الشيءَ: کو اچک لینا، کھینچنا، جھپٹ لینا، اکٹھا کرنا۔ ـــ لعياله: اہل و عیال کے لئے کمانا۔ المَرْش (مص) جمع مُرُوش و أَمْرَاش: بارش سے صاف کی ہوئی زمین، بارش سے جلد بہنے والی زمین، دامن کوہ جس سے پانی بہے۔ الأَمْرَش م مَرشاء جمع مُرْش: بہت شریر۔ المَرْشاء: ہر کھٹکھنا جانور، طرح طرح کی گھاس جڑی بوٹیوں اور پودوں والی زمین۔ المَرَّاش: بہت کمانے والا۔ ـــ عند العامة: دیواروں پر چونا کرنے والا۔ اسے طراش بھی کہتے ہیں۔ التَّمرِيش: تھوڑی بارش۔

مَرسِيليَا: (جنوب مشرقی فرانس کی ایک بندرگاہ کا نام) مَرسِين: مہندی، حنا (myrtle)۔ مَرَشَ ـ مَرشًا ہ: کو نوچنا، کھرچنا، چھیلنا، پر ناخن مارنا، پنجہ مارنا، خراش ڈالنا۔

مَرشَال: (فیلڈ) مارشل (field) marshal)۔

مرص: مَرَصَ ـ مَرصًا الثَّدْيَ و نحوَهُ: پستان انگلیوں سے دبانا۔ مَرِصَ ـ مَرَصًا الرجُلُ: سبقت کرنا، آگے نکلنا۔ تَمَرَّصَ القشرُ عن الشعير و نحوِه: جو وغیرہ سے چھلکا اترنا۔ المَرُوص: تیز رفتار اونٹنی۔

مرض: ا۔ مَرِضَ ـ مَرَضًا و مَرْضًا: بیمار ہو جانا۔ صفت: مَرِض و مَرِيض و مَارِض۔ مَرَّضَ ہُ: کا علاج کرنا، تیمارداری کرنا، کو مریض بنانا۔ ـ في الامر: کام میں سستی و کاہلی کرنا، کو اچھی طرح نہ کرنا۔ أَمْرَضَ: مریض ہونا۔ أَمْرَضَ اللّٰهُ فلانًا: اللہ تعالیٰ کا کسی کو بیمار کرنا۔ ـــ ہُ: کو مریض پانا۔ کہا جاتا ہے: أتيتُ زيدًا فأمرضتُهُ: میں زید کے پاس آیا تو اسے بیمار پایا۔ ـ اجفانَهُ: پلکیں نیچی کرنا۔ ـ القومُ: بیمار جانوروں والا ہونا۔ تَمَرَّضَ: کام میں کمزور ہونا۔ تَمَارَضَ: بیمار بننا، بیماری کا بہانہ کرنا۔ ـــ في امره: کام میں کمزور ہونا۔ المَرَض و المَرْض جمع أَمْرَاض: بیماری، طبیعت کی خرابی۔ المَرِض جمع مِراض: بیمار، کہا جاتا ہے: به مَرْضَةٌ شديدةٌ: وہ سخت بیمار ہے۔ المَرِيض جمع مَرْضَى: بیمار علیل کہا جاتا ہے: بَدَنٌ مَرِيض: بیمار بدن۔ قلبٌ مريض: دین کی کمی والا۔ رأيٌ مريض: کمزور رائے۔ عينٌ مَرِيضَة جمع مِراض و مرضى: کمزور آنکھ۔ ريحٌ مريضة: کمزور و سست ہوا۔ شمسٌ مريضة: سورج جس کی روشنی بادل وغیرہ کی وجہ سے کمزور ہو۔ ليلةٌ مريضة: وہ رات جس میں ستارے نظر نہ آئیں۔ ارضٌ مريضة: بسنے والوں پر تنگ زمین۔ بہت فتنہ و فساد اور جنگ و جدل والی زمین، چٹیل زمین۔ المِمْراض: بہت بیماریوں والا۔ المُمَرِّض م مُمَرِّضَة فا: مرد نرس۔ ہسپتال کا خادم، ایمبولنس کا آدمی، فسٹ ایڈ والا، ڈاکٹر کا مددگار۔ المُمَرِّضة: ہسپتالوں وغیرہ کی نرس۔ المَمْرُوض و المُتَمَرِّض: بیمار۔

٢- مَرَضَ البَرّ: گیہوں بکھیرنا۔

٣- اَمْرَضَ الرجُلُ: حاجت براری کے قریب ہونا۔

مَرِضَ - مَرَضاً: بیمار ہونا یا ہوجانا، بیمار پڑنا۔ مَرَّضَ ہٗ: کو بیمار کردینا، کی تیمارداری کرنا۔ اَمْرَضَ ہٗ: کو بیمار کردینا۔ تَمَرَّضَ: کمزور ہونا، علیل ہونا، بیمار ہونا۔ تَمَارَضَ: بیمار بننا، بیماری کا بہانہ کرنا، کام سے بچنے کے لئے جھوٹ موٹ بیمار بننا۔ مَرَضُ البیاض الدقیقی: پھپھوندی۔ مرض عَصَبی: اعصابی بیماری۔ مرض عقلی: دماغی بیماری۔ مرض فَحْمی: پت روگ۔ پتوں کو جھلس دینا۔ مرض فرنجی: آتشک (syphilis)۔ مرض مُعْدٍ: چھوت والی، متعدی اڑتی یا لگنی بیماری۔ امراض باطنیہ: اندرونی بیماریاں۔ امراض سِرّیَّۃ: جماعی امراض۔ اَمْرَاضُ صدریہ: سینے کی بیماریاں، پھیپھڑوں کی بیماریاں۔ مَرَضِی: بیماری سے متعلق، غیر صحت مندانہ، مرضیاتی۔ مریض نفسی: نفسیاتی مریض۔ تمریض: تیمارداری، نرسنگ۔

مرط: ١- مَرَطَ - مَرْطاً الشعرَ او الریشَ: بال یا پر نوچنا۔ — بسلحہ: پاخانہ کرنا۔ — ت المرأۃُ بولدہا: بچہ جننا۔ مَرِطَ - مَرَطاً: بے بال یا کم بالوں والا یا نوچے ہوئے بالوں والا ہونا۔ مَرَّطَ الشعرَ او الریشَ: بال یا پر نوچنا۔ — بسلحہ: پاخانہ کرنا۔ مَارَطَ مُمَارَطَۃً ہٗ: ایک دوسرے کے بال نوچنا۔ اَمْرَطَ الشَّعرُ: بالوں کا نوچے جانے کے قریب ہونا۔ — ت الناقۃُ ولدَہا: اونٹنی کا نامکمل بچہ گرانا، اونٹنی کا بچہ گرانا جب ابھی اس کے بال بھی نہ اگے ہوں۔ — ت النخلۃُ: درخت خرما کا کچی کھجوریں گرانا۔ تَمَرَّطَ الشَّعرُ: بالوں کا گرنا۔ — السہمُ: تیر کا پروں سے خالی ہونا۔ اِمْتَرَطَ الشیءَ: کو جھپٹ لینا۔ اِمَّرَطَ و انْمَرَطَ الشَّعرُ: بالوں کا گرنا۔ المُرُط جمع اَمْراط و مِراط من السہم: بے پر تیر۔ کہا جاتا ہے: السہمُ مُرُطٌ: بے پر تیر۔ المُرَاطَۃ: نوچتے ہوئے یا کنگھی کرتے ہوئے گرنے والے بال۔ الاَمْرَط م مَرْطاء جمع مُرْطٌ: جسم بھنوں اور آنکھوں پر کم بالوں والا، نوچے ہوئے بالوں والا بھیڑیا، چور۔ سہمٌ اَمْرَطُ: بے پر تیر۔ شجرۃٌ مَرْطاء: بے پتوں کا درخت۔ سہمٌ مَرِیطٌ و مِرَاط: بے پر تیر۔

٢- مَرَطَ - مَرْطاً و مُرُوطاً الرجُلُ: جلدی کرنا۔ اَمْرَطَت الناقۃُ: اونٹنی کا تیز چلنا اور آگے بڑھنا۔ فرسٌ مَرَطَی: تیز رو گھوڑا۔ المُرُوط: تیز چلنا اور دوڑنا۔

المِمْرَطَۃ جمع مَمَارِط من النوق: تیز رفتار اونٹنی۔

٣- مَرَطَ - مَرْطاً و مُرُوطاً فلاناً: کو پناہ دینا۔ مَرَّطاً و مَرَّطَ الشیءَ: کو جمع کرنا۔ اکٹھا کرنا۔

٤- مَرَطَ الثوبَ: آستین چڑھانا۔ المِرْط جمع مُرُوط: ہران سلا کپڑا۔ اونی یا ریشمی چادر۔

مَرَطَ - مَرْطاً ہٗ: (بال) نوچنا، اکھیڑنا، کھینچنا۔ مَرَّطَ ہٗ بمعنی مَرَطَ ہٗ۔ تَمَرَّطَ: بالوں کا گرنا۔ مَرِیط و اَمْرَط م مَرْطاء جمع مُرْط: بے بال۔

مرع: ١- مَرَعَ - مَرْعاً راسَہ بالدہن: سر پر تیل ملنا۔ — شَعرَہٗ: بالوں میں کنگھی کرنا۔ اَمْرَعَ راسَہ بالدہن: سر پر خوب تیل ملنا۔ المُرْعَۃ و المَرَاع: چربی۔

٢- مَرِعَ - مَرَعاً الرجُلُ: آدمی کا خوش حال ہونا۔ آسودہ ہونا۔ — المکانُ: جگہ کا سرسبز ہونا۔ مَرُعَ - مَرَاعۃً الرجُلُ: آدمی کا خوش حال و آسودہ حال ہونا۔ — المکان: جگہ کا سرسبز ہونا۔ اَمْرَعَ المکانُ: جگہ کا سرسبز ہونا۔ — القومُ: لوگوں کا سرسبز جگہ پانا۔ ضرب المثل: اَمْرَعْتَ فانْزِلْ: تو نے سرسبز جگہ پالی ہے یہیں اتر پڑ۔ یعنی تم نے اپنی ضرورت پوری کر لی ہے۔ تَمَرَّعَ: گھاس طلب کرنا۔ المَرْعُ جمع اَمْرُع و اَمْرَاع: گھاس۔ مکانٌ مَرِعٌ: سرسبز جگہ۔ رجُلٌ مَرِعٌ: گھاس یا سبزہ کا خواہاں۔ المِرْعَۃ و المَرَعَۃ جمع مُرَع و مِرْعان (ح): ایک قسم کا تیتر۔ مکانٌ مَرِیع جمع اَمْرَاع و اَمْرُع: سرسبز جگہ۔ کہا جاتا ہے: مَرِیعُ الجناب: بہت فیاض۔ الاُمْرُوعۃ جمع الاَمَارِیع: سرسبز زمین۔ المِمْراع: سرسبز۔ مَمَارِیعُ الارض: زرخیز زمینیں۔

٣- تَمَرَّعَ: جلدی کرنا۔ اِنْمَرَعَ فی البلاد: ملک میں گھس جانا۔

٤- المِرعِزّ و المِرْعِزّی و المَرْعِزّی و المِرْعِزاء و المَرْعَزاء: بکری کے بالوں کے نیچے کا رواں۔ نرم پشم۔

مَرَعَ - مَرْعاً ہٗ: پر ملنا، تیل ڈالنا یا مالش کرنا۔ مَرع جمع اَمْرُع و اَمْرَاع: چراگاہ، چراگاہ کی گھاس۔ مُرْعَۃ: تیل، چکنائی، گریس۔ مَرِیع: زرخیز، بارآور (مٹی)۔ مِمْراع: پھولتا پھلتا، مالامال اور کامران (شہر)۔

مرغ: ١- مَرَغَ - مَرْغاً البعیرُ: اونٹ کا جھاگ گرانا۔ اَمْرَغَ: سوتے میں منہ کے ایک طرف سے تھوک بہنا۔ تَمَرَّغَ الحیوانُ: جانور کا منہ سے لعاب بہانا۔ المَرْغ (مص): لعاب، لعاب دہن۔ المُرْغَۃ: ایک آنت جس کو اعور کہتے ہیں۔

٢- مَرَغَ - مَرْغاً الحیوانُ العُشبَ: جانور کا گھاس کھانا۔ — فی العشب: گھاس چرنا۔ مَرِغَ - مَرَغاً عِرضُہٗ: کی عزت کا خراب و داغ دار ہونا۔ مَرَّغَ تَمْرِیغاً و تَمْراغاً ہٗ فی التراب: کو خاک میں لوٹانا۔ — العِرضَ: عزت کو داغدار کرنا۔ — راسَہٗ: سر کو خوب تیل پلانا۔ مَارَغَ ہٗ: کو فریب دینا۔ — ہٗ بالتراب: کو مٹی چپٹا دینا۔ اَمْرَغَ: بہت بکواس کرنا۔ — العجینَ: آٹے میں پانی ملا کر اس کو پتلا کرنا۔ — عِرضَہٗ: کی عزت کو داغ دار کرنا۔ تَمَرَّغَ فی التراب: مٹی میں لوٹنا۔ — فی الامر: کسی کام میں تردد کرنا۔ — علی فلان: دیر لگانا۔ — الرجُلُ: آراستہ ہونا، قریب ہونا، درد سے پہلو بدلنا۔ — فی النعیم: آسودہ حال ہونا، آسائشوں میں لوٹنا۔ — ت السائمۃ: جانور کا کسی جگہ دیر تک چرتے رہنا۔ المارِغ: احمق۔ المُرْغ: تیل کی اچھی طرح مالش، سبزہ زار۔ المَرْغۃ: مَرْغ کا اسم مرۃ، سبزہ زار۔ المَرِغ من الشعَر: بہت جذب کرنے والے بال۔ المَرَاغ و المَرَاغۃ و المُتَمَرَّغ: وہ جگہ جہاں جانور لوٹ پوٹ ہوتا ہو۔ الاَمْرَغ م مَرْغاء جمع مُرْغ: رذیل باتوں میں لگا رہنے والا۔

٣- تَمَرَّغَ الرجُلُ: سیر کرنا۔

مَرَّغَ ہٗ: کو خاک میں لوٹانا، پر ملنا، کو ملنا۔ اَمْرَغَ ہٗ: کو گندہ کرنا، خراب کرنا، میلا کرنا، آلودہ کرنا، داغ لگانا۔ تَمَرَّغَ: لوٹنا، رہنا (خصوصاً خاک میں، مٹی میں)، پس و پیش کرنا۔

مَرْغَرِین: مکھن جیسی چیز۔ نقلی مکھن۔

مُرْفِین: مارفیا۔ افیون کا ست (morphine)۔

مرق: ١- مَرَقَ - مَرْقاً القِدرَ: ہانڈی میں شوربا زیادہ کرنا۔ اَمْرَقَ القِدرَ: ہانڈی میں شوربا زیادہ کرنا۔ — الجِلدَ: کھال سے اون اکھیڑنا۔ — الطائرُ: پرندہ کا بیٹ کرنا۔ — ہٗ بالرمح: کو نیزہ مارنا۔ — مُرُوقاً السہمُ من الرمیّۃ: تیر کا شکار پر لگ کر پار ہونا۔ — من الدین: گمراہی یا بدعت کی وجہ سے دین سے خارج ہونا۔ عوام کہتے ہیں: مرق فلانٌ: ایک طرف سے دوسری طرف نکل جانا۔ مَرِقَ - مَرَقاً تِ البیضۃُ: انڈے کا خراب ہو کر پانی ہوجانا۔ — ت النخلۃُ: کھجور کے درخت کا پھل بڑا ہو کر گر جانا۔ مَرَّقَ: گانا۔ — القِدرَ: ہانڈی میں شوربا زیادہ کرنا۔ — الجلدُ: کھال کا اون اکھیڑنے کے قابل ہونا۔ — ت النخلۃُ: کھجور کے درخت کے پھل کا بڑا ہو کر گر جانا۔ اسم المَرَق۔ تَمَرَّقَ الشعرُ: بال نوچے

جانا یا بیماری وغیرہ سے بالوں کا گرنا۔ اِمْتَرَقَ الشیءُ: جلدی سے گزر جانا۔ ـــ السیفُ من غمدہ: تلوار سونتنا۔ اِنْسَرَقَ و اِمَّرَقَ السهمُ: تیر کا چھید کر پار ہو جانا ـــ الشَعْرُ: بالوں کا گرنا۔ المَارِق: ہر چیز جو پار نکل جائے ـــ جمع مَارِقُون و مُرَّاق: دین سے نکل جانے والا۔ المَارِقَةُ: مَارِق کا مؤنث۔ خوارج۔ المَرَق (مص) جمع اَمْرَاق: دھنی ہوئی اون۔ بدبودار اون یا کھال۔ کہا جاتا ہے: اصابه ذلك في مَرَقِكَ: اسے یہ کچھ تمہاری وجہ سے ہوا۔ المِرَق: بدبودار اون یا کھال۔ المَرَق و المَرَقة (ط): شوربا۔ المُرَاقَة: اکھیڑی ہوئی اون۔ المَمْرَق: نکلنے کی جگہ، چھت کا روشن دان کھڑکی۔ لحمٌ مُمَرَّقٌ: چربی دار، چربیلا یا چکنا گوشت۔

۲۔ تَمَرَّقَ الثوبُ: کپڑے کا عُصْفُر سے رنگ جانا۔ المُرَيِّق و المُرِّيق: عُصْفُر (کسم کا پودا، پھول یا رنگ (safflower)۔

○ مَرَقَ ـُ مُرُوقًا من: کسی چیز یا شخص کو چیر کر نکل جانا۔ کے آر پار ہو جانا (خصوصاً تیر کا)، میں سے جانا یا گزر جانا۔ تیزی سے بڑھنا، تیزی سے گزرنا، تیزی سے آنا یا جانا، جلدی چلے جانا، بے تحاشا دوڑنا، بھٹک جانا (تیر کا) ہٹ جانا، منحرف ہونا۔ ـــ من الدین: دین چھوڑ دینا، دین سے قطع تعلق کرنا۔ مَرَقَ السهمُ: تیر گزر گیا مراد معاملہ ختم ہوا، طے ہو گیا۔ مَرَق و مَرَقَة: شوربا، یخنی۔ مُرُوق: بھٹکنا، انحراف، ارتداد، الحاد، سرتابی، برگشتگی، روگردانی، غداری، بیوفائی، سرکشی۔ مُرُوقی: تونس میں پیشہ ور قاریوں کا عرفی نام۔ مَارِق جمع مُرَّاق و مَرَقَة: بھٹکنے والا، مرتد، ملحد، تارک دین، منحرف، منکر، ابن الوقت، بھگوڑا، مذہب کے مسلمہ عقائد کا مخالف، بدعتی، خارجی۔ مُمَارِق: گستاخ، بے ادب، سرکش، بے تمیز۔

مرک ا۔ مَرَكَ ـُ: پر تجارتی مارکہ لگانا۔ المارکة: مارکہ۔ تجارتی نشان۔

۲۔ المَرْكِيز: مارکوس (marquis)۔ (ڈیوک اور ارل کا درمیانی خطاب نواب (دوسرے درجے کا بڑا خطاب)

مرم: المِيرمیس (ح): گینڈا۔

مرن ا۔ مَرَنَ ـُ مُرُونَةً و مُرُونًا و مَرَانَةً: ملائم اور سخت ہونا ـــ تْ یدهُ علی العمل و وجهه علی الامر: کام سے ہاتھ سخت ہونا، چہرہ پر سختی آنا ـــ مُرُونًا و مَرَانَةً علی الشیء: کا عادی ہونا، سے مانوس ہونا، مشق سے ملائم اور نرم ہونا۔ مَرَّنَا الجلدَ: کھال کو نرم کرنا ـــ بہ الارضَ: کو زمین پر پٹک دینا۔ مَرَّنَ الشیءَ: کو نرم کرنا ـــ فلانًا علی الامر: کو کام کا عادی بنانا ـــ بہ الارضَ: کو زمین پر پٹک دینا۔ عوام کہتے ہیں: مَرَّنَ الشیء: کو پہلی بار استعمال کرنا۔ تَمَرَّنَ: دانا، وزیرک بننا ـــ علی الشیء: کا عادی ہونا۔ المَارِن (فا) جمع مَوَارِن: ناک کا کنارا، یا اس کی مرمری ہڈی۔ رُمْحٌ مَارِنٌ: سخت اور ہموار نیزہ۔ المَرْن (مص) جمع اَمْرَان: نرم چمڑا۔ ایک قسم کا لباس، چادر، پوستین، خوش آمدید جانب پہلو۔ مَرَنَا الانف: ناک کے دونوں پہلو۔ اَمْرَانُ الذراع: بازو کا پٹھا۔ المَرِن: ملائم۔ شور و غل، لڑائی، عادت، خُلق۔ کہا جاتا ہے: هم علی مَرِنٍ واحدٍ: وہ یکساں اخلاق والے ہیں) حالت، کہا جاتا ہے: مازال ذلك مَرِني: میری حالت وہی ہے۔ المُرَّان واحد مُرَّانة: ٹھوس لچکدار نیزے۔ وہ درخت جس سے نیزے بنائے جاتے ہیں۔ التَمْرِين (مص) عند المدرسین: مشق جو طلبہ کی طرف سے کی جاتی ہے۔ تربیت، ٹریننگ۔

۲۔ مَرَنَ ـُ مَرْنًا من عدوِّہ: دشمن سے بھاگ جانا۔

۳۔ تَمَرَّنَ: مہربان ہونا۔ المَرْن جمع اَمْرَان: عطیہ، عطا۔

۴۔ تَمَارَنَتِ الناقةُ: اونٹنی کا دودھ دینے سے رک جانا۔

۵۔ المَيْرُون عند النصاری: متبرک تیل جو مذہبی رسموں میں ملا جاتا ہے۔ (holy chrism) (یونانی لفظ ہے)۔

○ مَرُنَ ـُ مَرَانَةً و مُرُونًا و مُرُونَة: لچک دار ہونا، نرم ہونا، ملائم ہونا، خم کھانے والا ہونا، جھکنے والا ہونا، اثر پذیر ہونا، سکڑنے پھیلنے والا ہونا ـــ مُرُونًا و مَرَانَة علی: کا عادی ہونا یا ہو جانا۔ مَرَّنَ ہ: کو تربیت دینا، ٹریننگ دینا، کی سختی سے تربیت کرنا ـــ ہ علی: کو کا عادی بنانا۔ تَمَرَّنَ علی: کا عادی ہو جانا، کی مشق کرنا، کی پریکٹس کرنا، کی ٹریننگ لینا، میں مشاق ہونا، ٹرینڈ ہونا، ماہر ہونا، سخت تربیت دیا جانا۔ مَرِن: لچک دار، نرم، ملائم، خم کھانے والا، جھکنے والا، سکڑنے پھیلنے والا، سانچے میں ڈھلنے والا، دبنے والا، پلپلا، لچکیلا، وسعت پذیر، بڑھانے یا پھیلانے کے قابل، فرمانبردار، مطیع، دبنے والا، بات مان لینے والا۔ مَرَانَة و مُرُونَة: لوچ، لچک، اثر پذیری، نرمی، جھکنے کی صلاحیت، اصلی حالت پر آجانے والی خصوصیت، ملائمت، تربیت، پذیری، ڈھل جانے کی صلاحیت، صورت پذیری، چستی، تیزی، پھرتی، تیز فہمی، چابکدستی، سبک رفتاری، ابھرنے کی قوت، قلا بازی، الٹی زقند۔ تَمْرِين جمع تَمْرِينات و تَمَارِين: مشق، پریکٹس، ٹریننگ، ملٹری ٹریننگ، ڈرل، عملی تجربہ، مہارت، ہنر مندی، حسن تدبیر، تیاری کرانے والی ٹریننگ، آزمائشی تقرر (کا عرصہ) شاگردی، نو آموزی۔ تَمرین ابتدائی: بنیادی ٹریننگ۔ تمارينُ جندية او تمرينات عسكرية: فوجی مشقیں، فوج یا بحری بیڑے کی منصوبہ کے مطابق نقل و حرکت۔ تمرينُ الزيادة: اتالیقی coaching, tutoring زائد ڈرل (فوجی)۔ تمرینات رِيَاضِية: ورزشی مشقیں، کسرتیں، تحت التمرين: زیر ٹریننگ، زیر تربیت، آزمائشی عرصہ کے لئے تقرر شدہ (ملازم)۔ مِرَان: مہارت، ہنرمندی، مشق، پریکٹس، ڈرل، ٹریننگ، عادت، خوپزیری، خوگری، عادی ہونا، عملی تجربہ، روٹین، معمول۔ تَمَرُّن: مشق، پریکٹس، ٹریننگ، تربیت۔ مُمَرِّن: تربیت یا ٹریننگ دینے والا، اتالیق، استاد، خانگی معلم، انسٹرکٹر، سکھانے والا، ڈرل سارجنٹ۔ مُمَرَّن: پریکٹس کیا ہوا، تجربہ کار، تربیت یافتہ، ٹریننگ یافتہ۔ علی: میں تربیت یافتہ، میں ماہر، کا عادی۔ مُتَمَرِّن علی: میں پریکٹس کئے ہوئے، تجربہ کار، ماہر، ٹریننگ یافتہ، کا عادی ـــ: آزمائشی، آزمائشی مدت میں، امیدوارانہ، کار آموزانہ۔

مرہ: ا۔ مَرِہَ ـَ مَرَهًا ت عینُهُ: کی سرمہ نہ لگانے سے آنکھ کا خراب ہونا۔ صفت مَرِہ و اَمْرَہ۔ رجل مَرِہُ الفؤادِ: بیمار دل والا۔ المُرْهَة: خالص سفید رنگ، بارش کے پانی والا گڑھا۔ سحابٌ اَمْرَہُ: سفید بادل۔ المَرْهَاء جمع مُرْہٌ: امرہ کا مؤنث۔ شاة مَرْهَاء: سفید بکری۔ ارض مَرْهَاء: تھوڑے درختوں والی زمین خواہ ہموار ہو یا سخت اونچی۔

۲۔ مَرْهَمَ مَرْهَمَةً الجرحَ: زخم پر مرہم لگانا۔ المَرْهَم جمع مَرَاهِم: مرہم، پولٹس۔

مرو: المَرْو واحد مَرْوَة (ط ا): سنگریزہ، چقماق کا پتھر (کہا جاتا ہے: قَرَعَ الدهرُ مَرْوَتَهُ: زمانہ نے اس پر بلا نازل کی) ایک مہک دار پودا۔

○ مَرْو: ترکمان روس کے ایک شہر کا نام۔ مَرْوِي: مَرْو کا باشندہ۔

مری: ا۔ مَرَى يَمْرِي مَرْيًا الناقةَ: اونٹنی کے تھن کو دودھ دوہنے کے لئے ملنا ـــ الدمَ و نحوَهُ: خون وغیرہ خارج کرنا، نکالنا ـــ ت الريحُ السحابَ: ہوا کا بارش لانا ـــ الشيءَ: کو نکالنا ـــ الفرسُ: گھوڑے کا تین ٹانگوں پر کھڑا ہو کر چوتھا پاؤں زمین پر مارنا ـــ الفرسَ: گھوڑے کو کوڑے وغیرہ سے آگے بڑھانا۔ کہا جاتا ہے: هو يَمْرِي دابَّتَهُ: جانور کو ٹانگ

یاران سے آگے بڑھانا۔فلاناً مائةَ سوط: کو سو کوڑے مارنا۔مَارَی مِراءً و مُمَاراۃً: جھگڑنا۔
أمْرَتِ الناقةُ: اونٹنی کا دودھ بہنا۔تَمَارَیا: آپس میں جھگڑنا۔اِمْتَرَی و اسْتَمْرَی اللبنَ و نَحْوَہٗ: دودھ وغیرہ نکالنا۔المِرْیَة: جھگڑا (کہا جاتا ہے: مافیه مِرْیة: اس پر کوئی جھگڑا نہیں۔) تھن مل کر نکالا جانے والا دودھ۔کہا جاتا ہے: اخذتُ مرية الناقة: میں نے اونٹنی کے تھن کو مل کر نکالا ہوا دودھ لیا۔
المُریة: جھگڑا۔المَرِیّ جمع مَرَایا: بہت دودھ والی اونٹنی، دودھ سے بھر جانے والی رگ۔المَرِیَّة: بہت دودھ دینے والی اونٹنی۔
۲۔مَرَی یَمْرِی مَرْیًا حقَّه: کا حق قبول نہ کرنا۔
۳۔تَمَرَّی تَمَرِّیًا بکذا: سے آراستہ ہونا، بننا ٹھننا، بناؤ سنگار کرنا۔المَارِیّ م مارِیَة: سفید و نرم بالوں والا بچھڑا۔المَارِیة: سفید و نرم بالوں کے بچھڑے والی گائے۔المَرَایا جس کی جمع المِرْآۃ ہے۔ کہا جاتا ہے: هنيئاً مَرِيًّا بجائے هَنيئاً مريئاً (ہمزہ کے ساتھ)۔المُمْرِیة: سفید نرم بالوں کے بچھڑے والی گائے۔
۴۔اِمْتَرَی فی الشیء: پر شک کرنا۔المِرْیَة والمُرْیَة: شک۔
۵۔المَارِیّ: دھاریدار چھوٹی چادر، بہت تیز کا شکاری۔
أمْرٌ مُمْرٍ: سیدھا کام۔
۶۔مَرْیَم جمع مَرْیَمات: عورت کا اسم معرفہ یا ذاتی نام (سریانی لفظ بمعنی بلند و بالا)۔
(ن) مَارَی ہ: سے جھگڑنا، بحث تمحیص کرنا، بحث کرنا، تکرار کرنا، مقابلہ کرنا، مزاحمت کرنا، کی مخالفت کرنا۔—— فی: کے مقابلہ میں حصہ لینا۔إمتری فی: میں شک کرنا۔مُرْیَه و مِرْیَة: شک، جھگڑا۔مِراء: جھگڑا، شک۔بلامِراء یا لامِراء فیه: ناقابل تردید، حتمی، یقینی، مسلمہ، مانا ہوا، جس میں مخالفت نہ ہو۔لامراء فی أن: یہ ایک ناقابل تردید حقیقت ہے کہ۔یہ بات یقینی ہے کہ..... یہ مسلمہ بات ہے کہ......مَرْیَم میری Mary اور ماریا Maria۔مَرْیَمِیَة: خوشبودار سبزی، ساج۔
مزّ: ۱۔مَزَّ ـ مَزَازَةً الرجُلُ: فضیلت والا ہونا۔الشيءُ: زیادہ ہونا صفت مزیز۔مَزَّزَہٗ: کو فضیلت سمجھنا۔—ہٗ بكذا: کو کسی فضیلت دینا۔المِزّ: قدر، فضیلت، کثرت۔کہا جاتا ہے: شیءٌ مِزٌّ: فضیلت والی چیز۔المَزَز: کثرت۔کہا جاتا ہے: فعلته علی مَزَز: میں نے یہ کام فرصت میں کیا۔المَزِیز: بہت عمدہ، اعلیٰ، بہت۔الأمَزّ م مَزّاء جمع مُزّ: بہت عمدہ، اعلیٰ، افضل۔
۲۔مَزَّ ـ مَزَازَةً و مُزُوزَةً الطعمُ: ذائقہ کھٹا میٹھا، کھٹا یا ترش ہونا، بے مزا ہونا۔ـ مَزًّا الشيءَ: کو چوسنا۔تَمَزَّزَ: کوئی ترش چیز کھانا یا پینا۔——الشرابَ: مشروب یا شراب کی چسکیاں لینا۔المُزّ م مُزَّة: کھٹ مٹھا، ترش، بے ذائقہ۔——و المُزّاء: مزیدار، خوش ذائقہ شراب، چسکی، چوسنا۔کہا جاتا ہے: مابقی فی الاناء مَزّةٌ: برتن میں صرف تھوڑی سی چیز بچ گئی ہے۔
المَزِیز: تھوڑا۔
۳۔مَازَّ مُمَازَّةً بينهما: کو دور دور کرنا، جدا جدا کرنا، کو علیحدہ علیحدہ کرنا۔تَمَازَّتِ النيّةُ به: سے دور ہونا۔
۴۔المُزّ: مشکل، دشوار۔کہا جاتا ہے: هذا أمر مُزٌّ: یہ مشکل کام ہے۔المِزیز: مشکل۔الأمَزّ م مَزّاء جمع مُزّ: مشکل۔
۵۔مَزْمَزَہٗ: کو اکھاڑنے کے لئے ہلانا جلانا۔عوام کہتے ہیں: مَزْمَزَ الكأسَ: اس نے پیالہ کی چسکیاں لیں۔
تَمَزْمَزَ: ہلنا۔—للقیام: اٹھنا یا تیار ہونا۔
(ن) مَزَّ: چوسنا۔مُزّ: کھٹا سا، ہلکی سی کھٹاس رکھنے والی (چیز)۔مَزّة جمع مَزّات و مَازّة: اچار، چٹنی وغیرہ۔اشتہا انگیز (کھانے پینے کی چیز)۔
مزج: ۱۔مَزَجَ ـ مَزْجًا و مِزَاجًا الشرابَ بالماء: شراب میں پانی ملانا۔مَزَّجَ السنبلُ: بالی کا زرد ہو جانا۔مَازَجَ مُمَازَجَةً ہٗ: سے خلط ملط ہونا، سے ملنا۔تَمَازَجَ: باہم خلط ملط ہونا۔اِمْتَزَجَ به: سے مل جانا، گھل مل جانا۔اِسْتَمْزَجَ ہٗ: سے مل جاتا تا کہ اس کی خواہشات اور رجحان معلوم کرے۔المِزج والمَزج: شہد، شراب میں ملایا ہوا پانی۔المِزَاج (مص) جمع أمْزِجَة: شراب میں پانی کی طرح کوئی چیز جو ملائی جائے۔آمیزش، مزاج، طبیعت۔رجل مَزّاجٌ: متلون مزاج شخص۔المَزِیج: ملایا ہوا۔
۲۔مَزَجَ ـ مَزْجًا و مِزاجًا فلانًا علی فلان: فلاں کو فلاں کے خلاف بھڑکانا، اکسانا۔مَازَجَ مُمَازَجَةً ہٗ: سے فخر میں مقابلہ کرنا۔
۳۔مَزَجَ فلانًا: کو کوئی چیز دینا۔
۴۔المَزِیج: کڑوا بادام۔
(ن) مَزَجَ ـ مَزْجًا و مِزاجًا بیں: مختلف چیزوں کو باہم ملانا، خلط ملط کرنا۔—ہ ب: کو سے ملانا، خلط ملط کرنا۔
مَازَجَ ہ: سے آمیزہ یا مرکب بنانا، سے خلط ملط ہونا، سے مل جانا، کی ملاوٹ والا ہونا، سے میل کھانا یا، امتزاج ہونا، سے مرکب ہونا، سے یکجا ہونا۔—ہٗ: اپنے آپ کو کے مطابق کرنا، موافق کرنا، کو خوش کرنا، کی بات ماننا۔تَمَازَجَ: باہم خلط ملط ہونا، مل کر ایک ہو جانا۔اِمْتَزَجَ ب: سے مل جانا، گھل مل جانا، آمیزش ہونا، مرکب ہونا، مخلوط ہونا، مل کر ایک ہونا، سے رشتہ جڑنا، سے گھل مل جانا، خلط ملط ہونا، سے ایک ہو جانا۔
مَزَجَ: ملانا، خلط ملط کرنا، گھل مل جانا، ایک ہونا۔
مِزاج جمع أمْزِجَة: آمیزہ، گڈمڈ، ترکیب دی ہوئی چیز، آمیزش والی چیز، مرکب، مزاج، طبیعت، سرشت، خصلت، فطرت، افتادِ طبع، رجحان، دماغی ساخت، اندازِ طبع، موڈ (mood) خو، خوش طبعی، رنگ، انداز، جسمانی ترکیب یا بناوٹ، حالت، صحت کی حالت۔
مزاج دموی: جوشیلا مزاج۔مزاج سوداوی: غمگین مزاج۔مزاج صفراوی: چڑچڑا یا تیز غصیلا مزاج۔مزاج بلغمی: بلغمی مزاج سست یا دھیما مزاج۔المزاج العام: عوامی ذوق۔مزاج لطیف: نازک طبیعت، کمزور طبیعت۔مَحْرُور المزاج: گرم مزاج (شخص)۔منحرفُ المزاج: بیمار، علیل۔مضمحل افسردہ، ناساز۔هذا لا یوافق مزاجی: یہ مرے ذوق کے مطابق نہیں۔مزیج من: کا مرکب کا آمیزہ۔——: میل، مجموعہ، آمیختہ، مرکب، آمیزہ، ملاوٹ، کھوٹ، مختلف دھاتوں کا مرکب۔
إمتزاج: آمیزش، مرکب، امتزاج، اختلاط، آمیزش والی چیز، ترکیب دی ہوئی چیز۔
مزح: ۱۔مَزَحَ ـ مَزْحًا: مذاق کرنا، ٹھول کرنا۔مَازَحَ مِزاحًا و مُمَازَحَةً ہٗ: سے ہنسی مذاق کرنا۔تَمَازَحا: باہم ہنسی مذاق کرنا۔المُزاح و المُزاحة: ہنسی مذاق، ٹھول۔المُزّاح من الناس: ہنسی مذاق کرنے والے، ٹھولئے۔
۲۔مَزَّحَ السنبلُ او العنبُ: بالی یا انگور کا رنگ پکڑنا۔
المَزْح (مص): بالی، خوشہ۔
۳۔تَمَزَّحَ به: پر فخر کرنا۔
(ن) مَزَحَ ـ مَزْحًا: مذاق کرنا، مزاح کرنا، یونہی کہہ دینا، دل لگی کرنا، چھیڑنا۔مَزْح و مُزاح و مِزاح و مُزاحة: دل لگی، ہنسی مذاق۔مَزّاح و مازح: مسخرا، بھانڈ۔
مزد: المَزْد: سردی۔کہا جاتا ہے: ما رأينا مَزْداً فی هذا العام: ہم نے اس سال سردی نہیں دیکھی۔
مزر: ۱۔مَزَرَ ـ مَزْرًا من اللبن: تھوڑا سا دودھ پینا۔——اللبنَ: دودھ کو چکھنے کے لئے پینا۔—ہٗ: کی چسکی لینا۔تَمَزَّرَ النبیذَ: شراب کو تھوڑا تھوڑا پینا۔المَزْرَة: چوسنا، چسکی۔المِزْر: جو یا گندم کی شراب۔

۲-مَزَرَ -مَزْراً هُ: کو غصہ دلانا -و مَزَّرَ القِربةَ: مشک بھرنا۔

۳-مَزُرَ -مَزارَةً: مضبوط دل والا ہونا، بذلہ سنج ہونا، ظریف ہونا-المَزْر (مص) بذلہ سنج-ظریف-المَزِير جمع اَمازِر: بذلہ سنج، ظریف، مضبوط دل شخص-الأَمْزَر م مَزْراء جمع مُزُر و أَمازِر: زیادہ بذلہ سنج، خوش دل، زیادہ ظریف-کہاجاتا ہے هو من امازر الناس وہ بہترین لوگوں میں سے ہے۔

۴-المِزْر: بے وقوف، اصل-کہاجاتا ہے هو كريمُ المِزر وہ شریف الاصل ہے۔

○ مِزر: ایک قسم کی شراب۔

مزع: ۱-مَزَعَ -مَزْعًا الظبي و نحوُهُ: ہرن وغیرہ کا آہستہ دوڑنا-المَزّاع: بہت دوڑنے والا (ح) سیہی، خارپشت-کہاجاتا ہے القنافذ تُمَزِّعُ بالليل مَزْعًا سیہیاں رات کے وقت تیز چلتی ہیں-المَزْعِيّ چغل خور، رات کو چلنے والا-فرس مُمْزِعٌ تیز رفتار گھوڑا۔

۲-مَزَعَ -مَزْعًا القطنَ: روئی کو انگلیوں سے چننا-مَزَّعَ الشيءَ: کو متفرق کرنا-القطنَ: روئی کو انگلیوں سے چننا-تَمَزَّعَ: الگ الگ ہونا-تَمَزَّعوا الشيءَ بينهم: انہوں نے چیز آپس میں تقسیم کر لی-کہاجاتا ہے هو يَتَمَزَّعُ غيظًا وہ غصہ میں بولنے سے رک جاتا ہے-المِزْعَة جمع مِزَع: روئی وغیرہ کا گالا -و المُزْعة جمع مِزَع و مُزَع من لحم او شحم: گوشت یا چربی کا ٹکڑا-من الماء: پانی کا گھونٹ-المُزاعَة من الشيء: چنتے وقت گر جانے والی چیز۔

○ مَزَعَ -مَزْعًا: دوڑنا، کودنا، چھلانگ لگانا، چھلانگیں لگاتے ہوئے جانا، اڑتے ہوئے جانا، سرپٹ دوڑنا-هُ: کو پھاڑنا، چیرنا-هُ من: کو سے پھاڑ لینا کو کاٹ کر کھولنا-مَزَّعَ هُ: اون یا روئی چننا، توڑنا، اکٹھا کرنا، کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا-مُزْعَة و مِزْعة جمع مُزَع و مِزَع ٹکڑا، چھوٹا سا ٹکڑا، کٹا ہوا ٹکڑا، اون کی جٹا، اون یا روئی کا گچھا، اون یا روئی کا گالا، اون کی کترن یا گودڑ۔

مزق: مَزَقَ -مَزْقًا و مَزْقَةَ الثوبَ: کپڑا پھاڑنا-عِرضَهم: کی عزت پر عیب لگانا صفت مَزِق جمع مَزِقون-أتاني انهم مَزِقون عِرضي: مجھے پتہ لگا کہ وہ میری عزت پر عیب لگاتے ہیں-مَزَّقَ الثوبَ کپڑا پھاڑنا-کہاجاتا ہے مَزَّقَهُمُ اللهُ كُلَّ مُمَزَّقٍ اللہ نے انہیں ملک کے اطراف میں بکھیر دیا-مازَقَ هُ: پر دوڑ میں سبقت لیجانا-تَمَزَّقَ: پھٹنا-القومُ: بکھر جانا-اِنْمَزَقَ: پھٹنا-کہاجاتا ہے ثوبٌ مَزِقٌ و مِزَقٌ و مَزيق: پھٹا ہوا کپڑا-المِزْقة جمع مِزَق: کپڑے وغیرہ کا ٹکڑا، چیتھڑا-ناقةٌ او فرس مِزاق: تیز رفتاری سے کھال پھٹنے کے قریب اونٹنی یا گھوڑا۔

۲-مَزَقَ -مَزْقًا و مَزْقَةً الطائرُ بسلحه: پرندے کا بیٹ کرنا۔

○ مَزَقَ -مَزْقًا هُ: کو پھاڑنا، کے ٹکڑے کرنا، کو پھاڑ کر جدا کرنا-مَزَّقَ هُ: کو پھاڑنا، کے ٹکڑے کرنا، کو پھاڑ کر جدا کرنا، کو پھاڑ کر ٹکڑے ٹکڑے کرنا، کو چیتھڑے کر دینا-تَمَزَّقَ: پھٹنا، ٹکڑے ہونا، چیتھڑوں کی شکل میں ہو جانا، ٹکڑے ٹکڑے ہو جانا، پھٹ کر کھل جانا، پھٹنا، چرنا، ٹوٹنا، ٹوٹ جانا، تڑاق سے کھلنا-مَزْق: پھاڑنا، ٹکڑے کرنا، چاک، درز، شگاف، لکیر، چیری، ٹوٹ پھوٹ، شکستگی، بگاڑ-مِزْقَة جمع مِزَق: پھاڑا ہوا ٹکڑا، چیتھڑا-تَمْزيق: پھاڑنا، ٹکڑے کرنا، چیتھڑے کرنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

مزك: المَزْكا: شراب اور پانی کا نام جو نذر کے لئے استعمال کئے جاتے ہیں۔ (سریانی لفظ بمعنی مزج ہے)۔

مزن: ۱-مَزَنَ -مَزْنًا و مُزونًا: چلے جانا، راہ لینا-من العدوّ: دشمن سے نکل کر بھاگ جانا-تَمَزَّنَ: چلے جانا، اپنی راہ لینا۔

۲-مَزَنَ -مَزْنًا و مَزَّنَ فلانًا: کی تعریف کرنا، کو اس کی پیٹھ پیچھے حاکم کے سامنے ترجیح دینا اور اس کی ستائش کرنا-القربةَ: مشک بھرنا-تَمَزَّنَ: حد سے زیادہ اپنی تعریف کرنا-زیرک بننا-على القوم: پر مہربان و سخاوت کرنا-المُزْن: بادل، بارش والا بادل-حَبُّ المُزْن: اولہ-المُزْنَة: بادل کا ٹکڑا، بارش۔

۳-مَزَنَ -مَزْنًا و مُزونًا وجهُهُ: چہرہ کا چمک اٹھنا۔

۴-تَمَزَّنَ على الامر: کام کا عادی ہونا-المَزْن: عادت، طریقہ، حالت-کہاجاتا ہے: مازال على هذا المَزْن: وہ اس طریقہ یا حالت پر ہے۔

۵-المازِن: چیونٹیوں کے انڈے-مُزَيْنَة: مضر کا ایک قبیلہ-ان لوگوں کی طرف منسوب کو مُزَنی کہتے ہیں۔

○ مُزْن (اسم جمع واحد مزنة) جمع مُزَن: بارش لانے والے بادل۔

مزه: مَزَهَ -مَزْهًا: ہنسی مذاق کرنا۔

مزو: مَزا يَمْزو مَزْوًا: تکبر کرنا-مَزَّى تَمْزِيَةً هُ: کی تعریف کرنا-کہاجاتا ہے: مَزَّيتُ متاعَهُ حتى نفّقتُهُ له: میں نے اس کے سامان کی تعریف یہاں تک کی کہ اس کے لئے منڈی تلاش کر لی-تَمازى القومُ: ہر ایک کا اپنی فضیلت کے گیت گانا-المَزْو و المَزِيَّة جمع مَزايا و المازِيَة جمع مازِيات: علم و کرم شجاعت و شرافت وغیرہ میں فضیلت و برتری جو انسان کو دوسرے سے ممتاز کر دے۔

مزی: مَزَى -مَزْيًا: تکبر کرنا-مَزَّى تَمْزِيَةً الرجلَ: کی تعریف کرنا-کہاجاتا ہے قَعد عني سازيا و مُتَمازِيًا: وہ مجھ سے دور مخالف ہو کر بیٹھا-المُزاة مفرد ماز-سرکش لوگ-المازِيَة ج مازيات و المَزِيَّة ج مَزايا: علم یا کرم یا شجاعت یا شرف وغیرہ جس سے انسان یا چیز دوسرے سے ممتاز ہو-المَزِيّ: ظریف، خوش طبع، بذلہ سنج، زیرک۔

○ مَزِيَّة جمع مَزايا و مازِية جمع مازِيات: بہتری، برتری، استحقاق، خصوصی اختیار، اختیار، حق، فضیلت، قدر، شرف، سربلندی، جوہر ذاتی، گن، وصف، قابلیت، لیاقت، رتبہ، درجہ، بزرگی، خوبی، صفت، اچھائی۔

مس: ۱-مَسَّ -مَسًّا و مَسيسًا و مِسِّيسَى الشيءَ: کو چھونا، کو پہنچنا-المرضُ او الكبرُ فلانًا: کو بیماری یا بڑھاپے کا لاحق ہونا-ت الحاجةُ إلى كذا: حالات کا تقاضا ہونا کہ یہ ضروری ہے کہ، کی فوری ضرورت ہے، ضرورت کا پر مجبور کرنا-هُ الشيطانُ بنصب او عذاب: شیطان کا کسی کو بیماری یا دکھ میں مبتلا کرنا-کہاجاتا ہے مَسَّتْ فلانًا مواسُّ الخير والشرّ: کو بھلائی پیش آئی یا اس پر برائی آ پڑی-مَسَّتْ بك رحمُ فلان: تجھے فلاں شخص کے ساتھ قریبی رشتہ پہنچا-مُسَّ مَسًّا: پاگل ہونا صفت ممسوس-ماسَّ مُماسَّةً و مِساسًا هُ: کو چھونا، پہنچنا، بذات خود ملنا-اَمَسَّ هُ الشيءَ: کو چیز چھوانا-کہاجاتا ہے: اَمَسَّ وجهه الماءَ اوبدنه الطيبَ: اس نے چہرہ پر پانی اور جسم پر خوشبو چھڑکی-تَماسَّ الشيئان: ایک دوسرے کو چھونا-الماسّ (فا): حاجةٌ ماسَّةٌ: سخت ضرورت-کہاجاتا ہے: بينهما رَحِمٌ ماسَّةٌ: ان کے درمیان قریبی رشتہ ہے-مَساسِ: اسم فعل بمعنی الامر یعنی: چھو-یہ بھی کہاجاتا ہے: لا مَساسِ: مت چھو-المَسّاس: بہت چھونے والا-مَسّاس الفدان عند الحرّاثين: آنکس، کچک، آر (سریانی لفظ-کہاجاتا ہے: بينهما رَحِمٌ مَسّاسة: ان کے درمیان انتہائی قریبی رشتہ ہے-الممسوس من الماء: پانی جو ہاتھوں میں لیا جا

سکے، میٹھا صاف پانی، میٹھے اور نمکین کے درمیان، پیاس بجھانے والا پانی۔ کلأ مَسُوسٌ: بڑھی ہوئی گھاس، خوشگوار گھاس۔ الأمَسّ: اسم تفضیل۔ کہاجاتا ہے: ھو فی أمَسّ حاجة الی کذا: اسے اس کی اشد ضروری حاجت ہے۔ مَسِیسُ الحاجة: حاجت کا مجبور کرنا۔

٢۔ المِسّ: تانبا۔ المَسِیسة (ط): ایک قسم کی مٹھائی۔

٣۔ مَسْمَسَ مَسْمَسَةً و مِسماسًا الامرُ: کام کا پیچیدہ ہونا۔ کہاجاتا ہے: ھو من امرہ فی مِسْماس: وہ اپنے معاملہ کے متعلق الجھن میں ہے۔ مُسَمِسَ الرجُلُ: مخبوط الحواس ہونا۔ المَسْماس: خفیف، ہلکا۔

(ض) مَسّ ـَ مَسًّا و مَسِیسًا ہ/ہٗ: کو محسوس کرنا، چھونا، ٹٹولنا، چھو کر معلوم کرنا، بھانپنا، جانچنا، بتلا ہونا، کو بھگتنا، انگلی سے چھونا، کو ہاتھ لگانا، چلانا، استعمال کرنا، کا بندوبست کرنا۔ ـــہ (کسی متبرک یا مقدس چیز) کی بے حرمتی کرنا، کی خلاف ورزی کرنا، سے تجاوز کرنا۔ ـــ ہ (عورت، بیوی) سے ہمبستر ہونا، مباشرت کرنا، صحبت کرنا۔ ـــہٗ (نقصان، مصیبت) کا کسی پر وار کرنا، پر نازل ہونا، پڑنا، واقع ہونا۔ مسہ باذیً یا مسہ بسُوءٍ: کو نقصان پہنچانا، کو تکلیف دینا، مجروح کرنا، ٹھیس پہنچانا، پر ظلم کرنا، زیادتی کرنا، کو بدنام کرنا، رسوا کرنا۔ مس بسوء الشیء: کے لئے نقصان رساں ہونا، مضر ہونا، کو نقصان پہنچانا، کو بگاڑنا، کو کمزور کرنا، گھٹانا۔ مست الحاجة إلی: حالات کا تقاضا ہونا کہ، یہ ضروری ہے کہ، اس کی فوری ضرورت ہے کہ۔ ـــ مس لُغمًا: کسی سرنگ سے ٹکرانا۔ ماسَّ ہٗ: کو چھونا، کے ساتھ میل جول رکھنا، رابطہ رکھنا۔ تماسّا: ایک دوسرے کو چھونا، باہم رابطہ میں ہونا۔ مَسّ: چھونا، میل جول، رابطہ، مصیبت، حملہ، (بیماری کا) دورہ، عارضی غلبہ، پاگل پن، دیوانگی، جنون، خبط، سودا، خفقان، جنون کا حملہ، قبضہ۔ مسُّ الحُمّٰی: بخار کا حملہ۔ اصابہ مس من الجنون: وہ دیوانہ ہو گیا ہے۔ مَسَّۃ: چھونا۔ مِساس: چھونا، محسوس کرنا، انگلی لگانا، ہاتھ لگانا چھو کر معلوم کرنے کا عمل۔ ـــ ب: کی بے حرمتی، خلاف ورزی، سے تجاوز۔ مِساس: تعلق، رشتہ، رابطہ۔ لہ مساس بہ: یہ ...... سے مربوط ہے، یہ ...... کے متعلق کہتا ہے، کہتی ہے، یہ ...... کے متعلق ہے۔ فیمالہ مساس بہ: کے متعلق، کے بارے میں۔ مَسیس: چھونا، لمس۔ عندَ مَسِیسِ الحاجة: ضرورت پڑنے پر، اگر یا جب ضروری ہو۔ فی مسیس الحاجة إلی: کا فوری ضرورت مند۔ تماسّ: (باہمی) رابطہ۔ ماس: خط مماس۔ وہ خط جو کسی سطح کو چھوتا ہوئے گزرے مگر قطع نہ کرتا ہو۔ ماس ب: کو چھوتا ہوا، کے متعلق کچھ کہتا ہو۔ ماسّ: ملحق، ملا ہوا، متصل، قریب، فوری، تاکیدی، ضروری، اہم۔ حاجة ماسة: فوری ضرورت، شدید ضرورت، اہم ضرورت۔ ماس کھربائی: شارٹ سرکٹ۔ برقی رو کا ناقص دور short circuit۔ مَمْسُوس: چھوا ہوا، چھونے کے قابل، لمس کے لائق، کھلا ہوا، واضح، صاف۔ مُماس: خط مماس (tangent)۔

مسأ ١۔ مَسأَ ـَ مَسْأً و مُسُوءًا: مخول کرنا۔

٢۔ مَسأَ ـَ مَسْأً و مُسُوءًا الماشي: دیر لگانا، آہستہ ہونا۔ ـــ الحقَّ: کی ادائیگی میں تاخیر کرنا۔

٣۔ مَسأ ـَ مَسْأً و مُسُوءًا الطریقَ: راستہ کے درمیان میں چلنا۔

٤۔ مَسأ ـَ مَسْأً و مُسُوءًا علی الشیء: کا عادی ہونا۔ ـــ الرجُلَ بالقول وغیرہ: کو بات وغیرہ سے نرم کرنا، دھوکا دینا۔ ـــ و أمْسأ بین القوم: لوگوں میں فساد ڈالنا۔ تَمَسَّأَ الثوبُ: کپڑے کا پرانا ہونا۔

(ض) مُسْتَردَہ: رائی، سرسوں، خردل، سرشف، توریا۔

مِسْتکة: مصطگی، مَسْتَلّ جمع مَسْتَلّات: ٹب (tub)۔

مسح ١۔ مَسَحَ ـَ مَسْحًا الشيءَ: کو پونچھنا۔ بیماری کیلئے دعاء پر کہتے ہیں: مسح اللّٰہ مابك من علةٍ: اللہ تعالیٰ تمہاری بیماری دور کرے اور تمہیں صحت یاب کرے۔ ـــہٗ بالدھن: پر تیل ڈالنا یا تیل ملنا۔ ـــ ذوائبَ المرأة: کے بالوں میں کنگھی کرنا۔ ـــ الإبلَ: اونٹوں کو تھکا کر کمزور کرنا۔ ـــہٗ بالسیف: کو تلوار سے کاٹنا (بطور استعارہ)۔ ـــ عُنُقَه: کی گردن کاٹنا۔ ـــ فلانًا: کو مارنا۔ ـــ سیفَه: تلوار سونتنا۔ کہا جاتا ہے: مسح القوم قِتالاً: کو بے دردی سے قتل کرنا۔ کہاجاتا ہے: مسحه اللّٰہُ: اللہ تعالیٰ نے اسے مبارک اور خوبصورت پیدا کیا یا ملعون اور بدصورت پیدا کیا (ضد)۔ ـــ مُسُوحًا فی الارض: زمین میں سفر کرنا (استعارہ ہے)۔ مَسِحَ ـَ مَسَحًا: کپڑے کے کھردرے پن سے گھٹنوں کا اندر سے جلنا۔ مُسِحَ بالعِتق او الکرم: پر انگور کی بیل یا شراب کا رنگ ہونا۔ مَسَّحَ الشیءَ: کو پونچھنا۔ ـــہٗ بالدھن: پر تیل لگانا یا ملنا۔ ـــ الإبلَ: اونٹوں کو تھکا کر کمزور کرنا۔ تَمَسَّحَ بالماء و من الماء: پانی سے نہانا ـــ الشيءَ: کو پونچھنا۔ ـــ بالماء او الدھن: کو پانی یا تیل سے ملنا۔ کہاجاتا ہے: فلانٌ یُتَمَسَّحُ بہ: فلاں سے برکت حاصل کی جاتی ہے۔ اِمْتَسَحَ السیفَ: تلوار سونتنا۔ المَاسِح: بہت قتل کرنے والا۔ الماسِحة جمع مَواسِح: ماسح کا مؤنث۔ کنگھی کرنے والی۔ المِسْح جمع أمْساح و مُسُوح: بالوں کا کمبل، بالوں کا کپڑا، بالوں کی قمیص، خانقاہی لباس، راہب کا چوغا، ٹاٹ، بوریا، بڑی سڑک۔ المَسْح (مص) کپڑے کے کھردرے پن سے گھٹنے کے اندرونی حصہ کی جلن۔ المَسْحة: مسح کا اسم مرة۔ رگڑ، نشان، اثر۔ کہاجاتا ہے: علیه مسحة من جمالٍ او هزالٍ: اس پر حسن یا لاغری کا ظاہری اثر ہے۔ مُسْحَةُ المرضی: تسکین دینے والا مرہم، پاک روغن کی مالش۔ المَسّاح: زمین کی پیمائش کرنے والا۔ المَسِیح جمع مُسَحاء و مَسْحَی: تیل لگایا ہوا، پسینہ، صدیق، چاندی کا ٹکڑا، کانا، خوبصورت چہرے والا خوبصورت، بہت سیاحت کرنے والا۔ ـــ من الدراھم: نقش مٹا درہم۔ حضرت یسوع مسیح علیه السلام۔ المَسِیحة جمع مَسائِح: سر کے دونوں جانبوں کے بال، پیشانی کے بال، کنپٹی اور پیشانی کا بیچ، کمان، چاندی کا ٹکڑا۔ المَسِیحی: عیسائی، حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا پیرو۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی طرف منسوب۔ المِسِّیح: بہت سیاحت کرنے والا۔ الأمْسَح م مَسْحاء جمع مُسْح: رگڑ سے سوزش والی رانوں والا، ہموار یا چپٹے تلووں والا، یک چشم، کانا، بڑا سیاح۔ ـــ من الأرض جمع أماسِح: ہموار زمین۔ المَسْحاء: چھوٹے پستانوں والی عورت۔ کہاجاتا ہے: امرأة مسحاء الثدی (اسی معنی میں)۔ جمع المَساح و المَساحی: ہموار زمین، جس میں کنکر ہوں اور پودے وغیرہ نہ ہوں، سرخ زمین۔ المِمْسَح و المِمْسَح الممسحة: جس سے پونچھا جائے۔ جھاڑن۔

٢۔ مَسَحَ ـَ مَسْحًا و تَمْساحًا: جھوٹ بولنا۔ مَسْحَاۃٌ او مَسَحَ رأسهُ: دھوکا دینے کے لئے کسی سے اچھی باتیں کرنا۔ مَسَّحَ فلانًا: دھوکا دینے کے لئے کسی سے اچھی باتیں کرنا۔ ماسَحَ مُماسَحةً: کو دھوکا دینا، گمراہ کرنا، بہلانا، کو میٹھی باتوں سے ورغلانا، مصافحہ کرنا۔ ـــہٗ علی کذا: سے پر معاہدہ کرنا۔ تماسحا: اتفاق کرنا، خرید و فروخت کرنے کے لئے ایک دوسرے کے ہاتھ پر ہاتھ مارنا۔ کہا جاتا ہے۔ تماسحوا علی کذا: پر سب نے عہد و پیمان کیا۔ التقوا فتَماسَحُوا: وہ ملے اور مصافحہ کیا۔ الماسح

(فا) جھوٹا۔ المَسِیح: جھوٹا۔ الأَمْسَح م مُسْحاء جمع مُسح: جھوٹا۔ التِّمْسَح: جھوٹا، نرم بات سے فریب دینے والا۔

۳۔ مَسَح ۔مَسْحًا و مَسَاحَةً الارضَ: زمین کی پیائش کرنا، تقسیم کرنا، سروے کرنا۔ المِسَاحة مسح الارض کا مصدر اور اسم۔ زمین کی پیائش۔ علمُ المِسَاحة (ا ھ): وہ علم جس میں خطوط، سطوح اور اجسام کی مقداروں سے بحث کی جاتی ہے۔ المَسَّاح: زمین کی پیائش کرنے والا۔ المَسِیح: بازو۔

۴۔ التِّمْسَح: بڑا سرکش۔ ۔و التمساح جمع تَمَاسِح و تَمَاسِیح (ح): مگرمچھ

◌ مَسَحَ ہ: کو ہموار کرنا، کورندہ سے ہموار کرنا، کورندہ کرنا، کو صاف کرنا، صیقل کرنا ــــ ہ من: کو سے محروم کرنا، کو سے بے دخل کرنا، کو سے لینا، کو سے واپس لینا ــــ ہ: (زمین وغیرہ) کا سروے کرنا، کی مالیت اور منافع یا مالگزاری کا سروے کرنا، پیائش کرنا۔ مَاسَحَ ہ: کی چاپلوسی کرنا، سے میٹھی میٹھی باتوں کے ذریعے مطلب براری کرنا، کو فریب دینا، بہکانا، سے خوشامد سے کام لینا، کو منوالینا، قائل کر لینا۔ تَمَسَّحَ ب: کو غصہ دلانا، طیش میں لانا، سے جھگڑا کرنا۔ لبست المسوح: راہبہ بن جانا۔ مَسْحَة: رگڑنا، ملنا، سہلانا، صیقل کرنا، ملنا، مالش کرنا، مالش کی دوا، لیپ، ضماد، مرہم، تسکین دینے والا مرہم، حد درجہ تسکین دینے والا مرہم، مقدس، روغن، رنگ کی کمی بیشی، چاشنی، رنگ، ہلکا سا رنگ، جھلک، انداز، نشان، شکل، سایہ آثار، علامت، ظہور، نقاب، پرت، آڑ، شائبہ، ہلکا سا اثر۔ الدین المسیحی: عیسائیت، عیسوی مذہب۔ المسیحیة: مسیحی دنیا، عیسائی، نصاریٰ، عیسائیت، نصرانیت، مسیحیت۔ ماسِح: بوٹ پالش کرنے والا۔ ممسوح من المعنی: بے معنی، بیہودہ بکواس، احمقانہ، معنی سے خالی۔

مسخ: ا۔ مَسَخَ ۔مَسْخًا ہُ: کی صورت بگاڑ دینا، کو بری صورت میں بدل دینا۔ کہا جاتا ہے: مسخہ اللہ قردًا: اللہ اسے بندر کی شکل میں بدل دے۔ صفت مفعولی: مسخ و مَسِیخ جمع مُسُوخ۔ الکاتبُ کاتب کا کتابت میں بہت غلطیاں کرنا ــــ طعمَ اللحم: گوشت کو بے مزا کرنا ــــ الناقةَ: اونٹنی کو لاغر کرنا۔ تَمَسَّخَ الغزلُ: سوت کا ٹوٹنا۔ اِمَّسَخَ و انْمَسَخَت العضدُ: بازو کا کم گوشت ہونا۔ اسم مَسْخ۔ المَسْخ: تبدیلی ہیئت، تناسخ۔ المَسِیخ: احمق، بدشکل ــ من الطعام: بے نمک، بے ذائقہ کھانا۔ المَمْسُوخ (مفع): فرسٌ مَمْسُوخ: دبلے پٹھے والا گھوڑا۔

۲۔ أَمْسَخَ الورمَ: ورم تحلیل ہونا۔

۳۔ اِمْتَسَخَ السیفَ: تلوار سونتنا۔

۴۔ الأُمْسُوخ (ن): ایک پودے کا نام جس کی جڑ سے کئی شاخیں نکلتی ہیں اور پھل مٹر کے دانے کے جتنا ہوتا ہے۔

۵۔ المَسْخَرَة جمع مَسَاخِر: ہر وہ چیز جس کی تضحیک کی جائے۔ اضحوکہ، اس سے فعل ہے: مَسْخَرَہ کا تمسخر کرنا، کی ہنسی اڑانا اور تَمَسْخَرَ علی: سے مذاق کرنا، کو چھیڑنا، پر ہنسنا، کی ہنسی اڑانا۔ مساخر: لہو ولعو کی محفلیں۔

◌ مَسَخَ ۔مَسْخًا ہ من ۔ إلی: کو سے میں بدل دینا، کی صورت سے میں بدل دینا ــــ ہ: کی تبدیلی ہیئت کرنا، کو بدل ڈالنا، بدلنا، کو جھٹلانا، کی شکل بگاڑنا، کو توڑ مروڑ کر بیان کرنا، کو بگاڑنا، خراب کرنا، ستیاناس کرنا۔ مَسْخ: تبدیلی ہیئت۔ تناسخ، اواگون، تکذیب، توڑ مروڑ کر کے بیان کرنا، دروغ بیانی، غلط بیانی۔ مَسْخ و مِسْخ جمع مُسُوخ: جانور کی شکل میں تبدیل کیا ہوا، بدل شکل، بگڑی ہوئی شکل والا، بدنما کیا ہوا، صورت بگاڑا ہوا، بونا، بالشتیا، عجیب اور خوفناک صورت، بے ہنگم بڑا جسم، عجیب الخلقت، عفریت، راکشس، دیو، بدنفس، شریر انسان۔ مُسْخة: مسخرہ، دل لگی کرنے والا، بھانڈ، نقال، کندہ ناتراش۔ مسیخ: تبدیلی ہیئت کیا ہوا، بگاڑا ہوا، بدنما کیا ہوا، صورت بگاڑا ہوا، بدشکل، بے مزہ، پھیکا، بے لذت، بدذائقہ، بے لطف، روکھا پھیکا، بے نمک، باسی، فرسودہ، خستہ۔ ممسوخ: تبدیلی ماہیت کیا ہوا، بگاڑا ہوا، خراب کیا ہوا، بدشکل کیا ہوا، بدصورت، بدنما کیا ہوا۔

مسد: مَسَدَ ۔مَسْدًا الحبلَ: رسی بٹنا یا عمدہ بٹنا ــ فی السیر: تھکانا۔ مُسِدَ البطنُ: پیٹ کا نرم و ہموار ہونا۔ مَسَدَ الشیءَ و علی الشیء: پر سختی سے ہاتھ پھیرنا۔ (عامی زبان میں) المَسَد جمع مِسَاد و أمْسَاد: کھجور کے ریشے کی رسی، مضبوط رسی، لوہے کا دھرا۔ المِسَاد: شہد کی مشک۔ قوام، بنیاد، درستگی۔ کہا جاتا ہے: ھو احسنُ مساد شعرٍ منك: اس کے بالوں کی درستگی تیرے بالوں سے اچھی ہے۔ ــ ساق مَسْداء: خوبصورت سیدھی ٹانگ۔ التَّمْسِید: جسم پر عضلات کو نرم کرنے اور تیل جذب کرنے کے لئے ہتھیلی کو سختی سے پھیرنا۔ المَمْسُود (مفع) رجلٌ مَمْسُود: مضبوط، ہٹا کٹا۔

◌ مَسَّدَ اعضاءہ: کے اعضاء جسم کی مالش کرنا، ہاتھ پاؤں دبانا، چپی کرنا۔ مَسَد (اسم جمع) جمع مِسَاد و أمساد: کھجور کے ریشے۔ تمسید: بدن کی مالش، چپی۔

مسر: الماسُورة جمع مَوَاسِیر: پائپ، ٹیوب، پانی دینے والی نرم نالی (hose)، پانی کا پائپ، واٹر مین (watermain)، سلائی مشین، بندوق کی نالی، نل، بڑی نالی، پائپ لائن (خصوصاً تیل منتقل کرنے کے لئے)۔ المسّار: بڑی چٹان۔

مسط: ا۔ مَسَطَ ۔مَسْطًا المِعَی: انگلی کے ذریعہ آنت کے اندر کی چیز نکالنا ــ الثوبَ: کپڑے کو نچوڑنا ــ السقاءَ: انگلی سے مشکیزہ میں جما ہوا دودھ نکالنا۔ الماسِط (فا): نمکین پانی جو جلاب کے کام آتا ہے (ن) ایک پودا جسے اونٹ چریں تو جلاب کا اثر کرے۔ المَسِیطة: وادی جس میں تھوڑا سا پانی بہہ رہا ہو۔

۲۔ مَسَطَ ۔مَسْطًا فلانًا بالسوط: کو کوڑے سے مارنا۔

۳۔ المَسِیط: کیچڑ، گدلا پانی جو حوض میں رہ گیا ہو۔ المَسِیطة: گدلا پانی۔

◌ مَسْطَرَة جمع مَسَاطِر: نمونہ، مثال۔

◌ مسقط: (عمان کا دارالحکومت اور بندرگاہ)۔

مسع: المِسْع: شمالی ہوا۔ المِسْعی: بہت چلنے والا اور مضبوط آدمی۔

مسک: ا۔ مَسَكَ ۔مَسْكًا بہ: سے چمٹنا، متعلق ہونا ــ بالنار: زمین کے گڑھے میں آگ رکھ کر راکھ سے چھپانا، دفن کرنا ــ ۔مَسَاكةً السقاءُ: مشکیزہ کا پانی گرنے نہ دینا۔ مَسَّكَ بہ: سے چمٹنا۔ أَمْسَكَ ہُ: کو روکنا ــ بہ: سے چمٹنا۔ أَمْسَكَ ہُ: کو روکنا۔ ــ بہ: سے چمٹنا ــ الشیءَ علی نفسہ: کو اپنے پاس روک لینا ــ اللّٰہُ الغیثَ: اللہ کا بارش روکنا۔ ــ عن الکلام: خاموش ہو جانا ــ عن الامر: سے رک جانا، باز رہنا۔ تَمَسَّكَ و تَمَاسَكَ و اِمْتَسَكَ بہ: سے چمٹنا۔ کہا جاتا ہے: ماتماسكَ ان قال کذا: وہ یہ کہنے سے نہ رکا۔ غشینی امر مُقْلِقٌ فتماسکتُ: مجھے ایک پریشان کن معاملہ پیش آیا مگر میں نے اپنے آپ پر ضبط کیا۔ ما بہ تماسُكٌ: اس میں کوئی خیر نہیں۔ اِمْتَسَكَ فی البلد: وہ شہر میں رہا۔ اِسْتَمْسَكَ بہ: سے چمٹنا ــ عن کذا: سے رکنا۔ اِسْتَمْسَكَ بولُہُ: کا پیشاب بند ہونا۔ الرجلُ علی الراحلة: سواری پر جم کر بیٹھنا۔ کہا جاتا ہے: بیننا ما سِکةُ رَحِمٍ: ہمارے درمیان پیچیدہ رشتہ

داری نہیں۔ الآلة الماسكة: بمعنی الالة الممسكة۔ المُسْك: بدن کو باقی رکھنے کی مقدار کھانا اور پانی پوری عقل۔ المَسْك (مص) جمع مُسُك و مُسُوك: کھال۔ مُسكة: کھال کا ٹکڑا۔ المُسُك: بخیل۔ المَسَك واحد مَسَكة: پانی روکنے کا بند، زمین کے طبقات، کنگن یا پازیبیں۔ المُسْكَة جمع مُسَك: دستہ، گذارہ، سخت زمین میں کھودا ہوا کنواں، پوری عقل ورائے۔ کہا جاتا ہے: ما فيه مُسْكَة: اس میں کوئی بھلائی نہیں۔ ليس لأمرِه مُسْكَة: اس کے معاملہ کی کوئی قابل اعتماد اصل و بنیاد نہیں۔ فيه مُسْكَةٌ من خير: اس میں بھلائی کا کچھ بقیہ ہے۔ مافي سقاءه مُسْكة من ماء: اس کی مشک میں تھوڑا سا پانی بھی نہیں۔ ـــ و المُسُكة: بخل۔ المُسَكَة جمع مُسَك: بخیل، وہ شخص جو کسی چیز سے چمٹے تو اس سے چھٹکارا نہ پا سکے، وہ شخص کہ جب کوئی اس کے مقابل ہو تو بھاگ کھڑا ہو۔ المَسَاك: پانی روکنے کا بند، بخل، کنجوسی، المِسَاك: بخل، روکنے کی چیز، تلوار وغیرہ کا دستہ۔ کہا جاتا ہے: مافيه مِسَاكٌ: اس میں کوئی بھلائی نہیں۔ المَسَاكة والمِسَاكة: بخل۔ المُسكان جمع مَساكين: بیعانہ۔ المَسَّاك: بخیل۔ المَسَّاكات: پانی محفوظ رکھنے کی جگہیں۔ المَسِيك جمع مُسُك و المِسِّيك: بخیل۔ کہا جاتا ہے: سقاءٌ مَسِيك و مِسِّيكٌ: پانی روکنے والی مشک، جو پیاس نہ بجھائے۔ مافيه مَسِيكٌ: اس میں کوئی بھلائی نہیں۔ المَسِيكَة و الارض المَسِيكَةُ: سخت زمین۔ الإمْسَاك (مص): بخل۔ ـــ عند الرهبان: پرہیز گاری (بعض کھانوں سے پرہیز)۔ المُمْسِك: بخیل۔

٢۔ مَسَّكَ هُ: کو مشک کی خوشبو لگانا۔ المِسْك: مشک، کستوری۔ اس کا ایک ٹکڑا مِسْكة کہلاتا ہے۔ مِسْكُ الروم (ن): ایک پھول اور پودا۔ مِسْكُ البرِّ و مِسْكُ الجن: پودے۔

٣۔ المِسكين والمَسْكَنةُ: دیکھو مادہ (سکن)۔ المَسِيكة والمِسْكِية (ن): باغوں میں اگنے والا ایک پودا۔

○ مَسَكَ ـ مَسْكاً هُ/ب: کو لپک لینا، جھپٹ لینا، پکڑ لینا، چھین لینا، کو پکڑنے کی کوشش کرنا، کو قابو میں لانا، پر قبضہ کرنا، کو پکڑے رکھنا، پکڑے رہنا، کو مضبوطی سے تھامے رکھنا۔ ـــ ب: سے چمٹنا، چمٹ جانا، لگا رہنا، سے چپکنا، پر جمار ہنا، سے لٹکنا۔ مَسَكَ الحِسَاباتِ: حساب رکھنا۔ مَسَكَ دفَّةَ الأُمُور: برسر اقتدار ہونا، کا نگران ہونا۔ مَسَكَ لِسانَه: زبان پر قابو رکھنا۔

مَسَّكَ هُ: کو عطر (مشک) لگانا ـــ هُ: کو پکڑانا، تھمانا۔ أَمْسَكَ هُ/ب: کو پکڑنا، کو مٹھی میں لینا، کو زور سے پکڑنا، کو ہاتھوں سے جکڑنا، کو شوق سے قبول کرنا، کو مضبوطی سے پکڑنا۔ ـــ ہ/ہ/ب من: کو سے زبردستی چھیننا ـــ ہ من: کو بالوں وغیرہ سے پکڑنا۔ ـــ ہ/ہ عن: کو سے روکنا یا روکے رکھنا، کو سے قابو میں رکھنا، کو سے باز رکھنا۔ ـــ ہ: کو روک لینا، کو خرچ نہ کرنا، صرف نہ کرنا۔ ـــ عن: سے باز رہنا، احتراز کرنا، اجتناب کرنا، محترز رہنا، سے رکنا، کو نہ کرنا، کو ختم کرنا، کرنے سے رک جانا، سے دور رہنا، علیحدہ رہنا۔ ـــ ہ على نفسه: کو اپنے لئے رکھنا، کو اپنے پاس رہنے دینا۔ أَمْسِكْ عليك: اپنے پاس رکھو! أَمْسَكَ نفسَهُ واقِفًا: اپنے آپ کو بالکل سیدھا رکھنا، کھڑا رکھنا۔ أَمْسَكَ بيده: کو ہاتھ سے پکڑنا۔ أَمْسَكَ يدَهُ: کا ہاتھ پکڑنا۔ أَمْسَكَتْ عن الصُدُور: (اخبار وغیرہ) کا بند ہو جانا، شائع ہونے سے رک جانا۔ أَمْسَكَ لسانَهُ: زبان کو قابو میں رکھنا۔ أَمْسَكَ البطنَ: قبض کرنا، قابض ہونا۔ تَمَسَّكَ ب: کو مضبوطی سے پکڑنا، کو کرتے رہنا، پر قائم رہنا، سے چمٹنا، چمٹ جانا، سے لگا رہنا، پر قائم رہنا، سے لپٹا رہنا، سے چمٹے رہنا، کو تھامے رہنا، پر جما رہنا، ڈٹا رہنا، سے وابستہ رہنا۔ تَمَسَّكَ: (قیمتوں کا) چڑھنا، سخت ہونا، مستحکم ہونا۔ تَمَسَّكَ بِأَهْدَابِه: کا سب سے زیادہ جانثار، وفادار، وفا شعار یا وقف وفا ہونا، کے حکم کے ماتحت ہونا، کے زیر اثر ہونا، کے تابع فرمان ہونا۔ تَمَسَّكَ باهدابِ الشيء: سے چپکنا، پر جما رہنا، سے لگا رہنا۔ تَمَسَّكَ برأيه: اپنی رائے پر قائم رہنا، جما رہنا۔ تَمَاسَكَ: ایک دوسرے کو تھامے رہنا، مضبوطی سے مربوط ہونا، ایک دوسرے میں پھنسا ہونا، اپنے آپ پر قابو پانا، نڈر یا بے خوف رہنا، خاموش رہنا، پرسکون رہنا، جذبات پر قابو پائے ہونا، اپنے پاؤں پر رہنا، اپنی قوت پر مکمل قابض ہوا ـــ عن: سے باز رہنا، سے احتراز کرنا، اجتناب کرنا۔ اِسْتَمْسَكَ ب: سے چمٹا رہنا، سے لگا رہنا، کو پکڑنا، ہتھیانا، چھیننا ـــ عن: سے باز رہنا، احتراز کرنا، سے دور ہونا۔ مَسْكُ الدفاتر: کھاتہ نویسی book keeping۔ مَسْكُ الحسابات: حساب رکھنا، حساب کتاب (accountancy)۔ مِسْك: (مذکر و مونث): مشک۔ مِسْكُ الخِتام: سرفراز کرنے والی فنکاری، وہ خوشبو جس سے خط کو بسایا گیا ہو۔ مِسْكَةُ من: کا کچھ، کی چاشنی، جھلک، مہک۔ مُسْكَةُ الابل: جس سے امید وابستہ ہو۔

مُسْكان: زرپیشگی، بیعانہ، سائی، زرضمانت۔ مِسَاك: ڈمیم، پشتہ، بند، حاشیہ، کنارہ، گوٹ۔ مَسِيك: محکم، پکا، طامع، حریص، لالچی، بخیلانہ، پن روک (جس پر پانی اثر نہ کرے)۔ إمساك: قبض (بیماری) دن کا وقت جو رمضان کے روزہ کے آغاز کی حد بندی کرتا ہے۔ إمْسَاكِية: ماہ رمضان کے دوران روزوں کا کیلنڈر۔ قانونُ التَّمَسُّك: قرض کی ادائیگی میں مہلت یا اس کے التواء کا قانون۔ تَماسُك: پیوستگی، ربط، اتصال، چسپیدگی، ٹھوس پن، مضبوطی، استحکام، استقلال۔

مسل: مَسَلَ ـ مَسْلاً الماءُ: پانی کا بہنا۔ اِمْتَسَلَ السيفَ: تلوار سونتنا۔ المَسَل جمع أَمْسِلَة و مُسُل و مُسْلان و مسائل: پانی بہنے کی جگہ، نالی۔ المَسِيل جمع مُسُل و امْسِلَة: بہاؤ، دودھ یا دہی کا پانی، پانی بہنے کی جگہ، نالی۔

٢۔ مُسالا الرجُلِ: آدمی کے دونوں بازو یا داڑھی کے دونوں پہلو یا کنارے۔ مَسَالَةُ الوجه: بیضوی چہرہ کا حسن۔ المَسِيْل جمع مُسُل و أمْسِلَة: ترچھڑی۔

مسن: مَسَنَ ـ مَسْنًا الرجُلَ: مخول کرنا۔ ـــ هُ: کو مار مار کر گرا دینا۔ ـــ الشيءَ من الشيء: چیز کو چیز سے کھینچ کر نکالنا۔

مسو: ١۔ مَسَا يَمْسُو مَسْوًا الحمارُ: گدھے کا چلتے چلتے اڑ جانا۔ ـــ و مَسَّى تَمْسِيَةً الرجُلُ: کا وعدہ کر کے دیر لگانا۔ أَمْسَى إمساءً هُ: سے کسی کام وغیرہ کا وعدہ کر کے اس میں دیر لگانا۔

٢۔ مَسّى تَمْسِيَةً هُ: کو دعا دینا کہ اس کی شام اچھی ہو۔ کو کہنا کہ اس نے شام کیسے گزاری۔ کہا جاتا ہے: مَسَّى به الليلُ: وہ شام کو آیا۔ أَمْسَى إمساءً و مُمْسًى: شام میں داخل ہونا، شام کو ہونا۔ كَانَ: کی طرح ناقص کی طرح بھی مستعمل ہے جیسے: امسى زيدٌ ضاحكاً: زید شام کے وقت ہنسا یا ہنسا۔ المساء جمع أمْسِية والمُسْيُ والمِسْيُ: شام، دوپہر کے بعد سے مغرب تک کا وقت۔ زوال شمس کا وقت، غروب شمس کا وقت۔ کہا جاتا ہے: ياتينا صباحَ مساءَ بمعنی ياتينا صباحاً و مساءً: وہ صبح اور شام کو ہمارے پاس آتا ہے۔ الأُمْسِيَّة: شام۔ کہا جاتا ہے: أتيتُهُ أُمْسِيَّةَ أمسِ: میں اس کے پاس کل شام آیا تھا۔ المُمْسَى (مص): شام گزارنے کی جگہ۔

٣۔ مَاسَى مُمَاسَاةً هُ: کا مخول کرنا، کا تمسخر اڑانا۔

٤۔ أَمْسَى إمْسَاءً هُ: کی کسی چیز سے مدد کرنا۔

٥۔ إمْتَسَى إمْتِساءً ماعند فلان: کا سب کچھ لے لینا۔

۶۔ المَسُوۃُ: بکری کے بچے کے معدہ کا پنیر، سریانی زبان کا عام بول چال کا لفظ ہے۔ فصیح البِنفحۃ و المِنحۃ و الإنفحۃ ہے۔

مَسَّاكَ اللّٰه بالخیر: شام بخیر۔ أَمْسَی: شام میں داخل ہونا، شام کو ہونا یا ہو جانا، ہونا، ہو جانا۔ یفعله اذا أصبَحَ و یفعله اذا أمسَی: وہ یہ صبح کو اور شام کو کیا کرتا ہے۔ مساءً: شام کو۔ مَساءَ اُمس: کل (گزشتہ) شام، گزشتہ شب۔ مساء الخیر یا مُساوِ کُمْ بالخیر: شام بخیر۔ مَسائی: شام کا، شام کے متعلق۔ الاخبار المسائیۃ: شام کی خبریں۔ اُمْسِیَّۃ جمع اماسی: شام۔

مَسَی ـ مَسْیًا ہ: (گرمی کا) ڈھور ڈنگروں کو پتلا دبلا کرنا، گوشت نہ رہنے دینا، گھلانا، لاغر کرنا۔ مِسْیُو: مسٹر، سر (جناب) (فرانسیسی لفظ)۔

مسی: ۱۔ مَسَی یَمْسِی مَسْیًا الشیءَ: چیز پر ہاتھ پھیرنا۔ الحرُّ الماشیۃَ: گرمی کا مویشیوں کو لاغر اور کمزور کرنا۔ ـــ السیفَ: تلوار سونتنا۔ تَمَسَّی و تَماسَی الشیءُ: ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔ التَّماسِی (مص): مصائب (اس کا مفرد نہیں)۔

۲۔ مَسِیَ یَمْسَی مَسْیًا الرجُلُ: بدخلق ہونا۔ الماسِی (فا): کسی کی نصیحت پر توجہ نہ دینے والا۔ رجُلٌ ماسِی: ہٹیلا۔

۳۔ اِمْتَسَی اِمتِسَاءً: پیاسا ہونا۔

مَش: ۱۔ مَشَّ ـ مَشًّا الناقۃَ: اونٹنی کو دوہنا اور کچھ دودھ اس کے تھنوں میں چھوڑ دینا، کا سارا دودھ دوہ لینا۔ ـــ مال فلانٍ: کا مال تھوڑا تھوڑا کر کے لے لینا۔ ـــ العظمَ: ہڈی کو طرف سے چوسنا۔ ـــ یدَہُ: ہاتھ کسی چیز سے پونچھنا تاکہ چکنائی زائل ہو جائے۔ ـــ الشیءَ: کو پانی میں حل کرنے کے لئے بھگونا۔ مَتَّش العظمَ: ہڈی چوس کر گودا نکالنا۔ اُمْتُش العظمَ: ہڈی کا گودے والی ہونا۔ اِمْتَشَّ من مال فلانٍ: کے مال سے کچھ حصہ پانا۔ ـــ ما فی الضرع: تھن سے سب دودھ نکال لینا۔ ـــ العظمَ: چبائی ہوئی ہڈی کو چوسنا۔ ـــ الثوبَ: کپڑا اتارنا۔ اِنْمَشَّ لہٗ الشیءُ: کو کچھ حاصل ہونا۔ تَمَشْمَش العظمَ: ہڈی چوسنا اور اس کا گودا نکالنا۔ المُشاش مُشاشۃ جمع: نرم زمین، اصل، نفس، طبیعت۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ لَیِّنُ المُشاش: فلان خوش خلق ہے۔ المُشاشۃ جمع مُشاش: نرم ہڈی کا سرا، خاک اور نرم سنگریزوں کا راستہ جس میں پانی بہنے لگے۔ مُشاشۃُ القوم: قوم کے برگزیدہ لوگ۔ المَشّ (مص) کہا جاتا ہے: اطعمہٗ مَشًّا

مَشًّا: اس نے اسے مزیدار غذا کھلائی۔ المَشُوش: رومال تولیہ وغیرہ۔

۲۔ مَشَّ ـ مَشًّا فلانًا: سے دشمنی کرنا، جھگڑا کرنا۔

۳۔ مُشَاشُ الرجُلِ: سفر و حضر میں انسان کے نوکر اور خادم۔

۴۔ المَشَشُ: اونٹوں کی آنکھوں میں لاحق ہونے والی سفیدی۔ الأمَشّ م مَشّاء جمع مُشّ من الابل: اونٹ جس کی آنکھوں میں سفیدی اتر آئی ہو۔

۴۔ المِشمِش: واحد مِشمِشۃ (ن): زرد آلو، خوبانی، زرد آلو، خوبانی کا درخت۔

مَشَّ ـ مُشَاہ: (ہڈی) کا مغز چوسنا، کوئی چیز پانی میں بھگو کر نرم کرنا، کو پانی میں بھگونا، تربتر کرنا۔ مِشّ: دودھ یا دہی کا پانی، ماء الجبن۔ مَشُوش: رومال، دستپاک۔

مشج: مَشَجَ ـ مَشْجًا ہٗ بکذا: کو سے ملانا، خلط ملط کرنا۔ مَشَجَ بینهما: اس نے ان دو چیزوں کو آپس میں خلط ملط کر دیا۔ المَشْج و المِشْج و المَشَج و المَشِیج جمع امشاج: ملا ہوا، مخلوط۔ الأمْشَاج: ناف کا میل کچیل۔

مشح: اُمْتُشِحَ ت السماءُ: آسمان کا ابر سے صاف ہونا۔ ـــ ت السنۃُ: سال کا خشک اور دشوار ہونا۔ المَشْحۃ عند المَسیحیین: مریض کو مقدس تیل ملنا۔ اسے مشحۃ المرضی بھی کہا جاتا ہے۔ مَشْحُ المریضِ: مریض کو مقدس تیل ملنا۔ (سریانی لفظ)۔

مشر: ۱۔ مَشَرَ ـ مَشْرًا: خود پسند ہونا، خودنما ہونا، مغرور و متکبر ہونا۔ اُمْشَرَ بدنُہٗ: کے بدن کا پھولنا۔ ـــ الرجُلُ: کھل کر دوڑنا۔ الأمْشَر: چست و چالاک۔

۲۔ مَشِرَ ـ مَشْرًا الشجرُ: درخت کا کونپلیں نکالنا۔ مَشَّرَ الشیءَ: کو تقسیم کرنا، متفرق کرنا۔ ـــ الشجرُ: درخت کا کونپلیں نکالنا۔ ـــ: کو پہنانا۔ اُمْشَرَتِ الارضُ: درخت کا کونپلیں نکالنا۔ اُمْشَرَ الشجرُ: درخت کا کونپلیں نکالنا۔ تَمَشَّرَ الرجُلُ: دولتمند ہونا، کی دولتمندی کا اثر ظاہر ہونا۔ ـــ لأهلہ شیئًا: اپنے اہل کے لئے کمائی کرنا، کے لئے کمائی کرنا، کے لئے لباس خریدنا۔ ـــ القومُ: کپڑے پہننا۔ ـــ الشجرُ: درخت کا سرسبز ہونا، کونپلیں نکالنا۔ اِمْتَشَرَ الراعی ورقَ الشجرِ: چرواہے کا درخت کی ٹہنی کو ٹیڑھے سرے کی لکڑی سے مویشی کی طرف کھینچنا۔ ارضٌ ماشِرۃٌ: بارش سے سیراب سبزہ والی زمین۔ المَشَر: اثر۔ کہا جاتا ہے: اذهبہٗ مَشَرًا: اس نے اس کو گالی دی، اس کی ہجو کی اور اس کو بدنام کیا۔ المَشَرۃ: نرم، کچی سبز ٹہنیاں، لباس، نیا نکلنے والا پتہ، لکڑی سے جھکائے ہوئے پتے، گھاس جو اونچی نہ ہوئی ہو۔ مَشَرۃُ الارض: زمین کی نباتات یا نئی نکلی ہوئی سبزی و نباتات۔ کہا جاتا ہے: علیہ مشرۃ غنی: اس پر دولتمندی کا اثر ہے۔ مَشَرۃُ الارض: زمین کی نباتات یا نئی نکلی ہوئی نباتات۔

۳۔ المِشْرُ من الرجال: سخت و سرخ آدمی۔

۴۔ المَوْشُور: اس کو "وشر" میں دیکھیں۔

مشط: ۱۔ مَشَطَ ـ مَشْطًا الشعرَ: بالوں میں کنگھی کرنا اور سلجھانا۔ ـــ الشیءَ: کو مخلوط کرنا، ملانا۔ ـــ البعیرَ: اونٹ کو کنگھی نما آلہ سے داغ لگانا۔ مَشِطَ ـ مَشَطًا ت الناقۃُ: اونٹنی کے دونوں پہلوؤں پر چربی کی تہیں پڑنا۔ مَشَّطَ الشعرَ: بالوں میں کنگھی کرنا اور سلجھانا۔ ـــ ت الناقۃُ: اونٹنی کے دونوں پہلوؤں پر چربی کی تہیں پڑنا۔ اِمْتَشَطَ: بالوں کا کنگھی کیا جانا۔ ـــ ت المرأۃُ: عورت کا اپنے بالوں میں کنگھی کرنا اور انہیں سلجھانا۔ المَشْط: کرگھا، جلاہے کی کنگھی نما کوچی، کنگھی کی شکل کا اونٹ پر نشان، کھریرا، پشت قدم کی پتلی پتلی ہڈیاں یا پشت پا۔ (ح): ایک دریائی مچھلی جسے البُلْطِیّ بھی کہتے ہیں۔ ـــ و المُشط و المِشط و المُشُط و المُشُط جمع أمْشَاط و مِشَاط: کنگھی۔ المِشْطۃ: کنگھی کرنے کی ایک نوع۔ المِشَاقۃ: کنگھی کرنے کا پیشہ۔ المُشَاطۃ: کنگھی کرتے ہوئے گرنے والے بال۔ الماشِطۃ: کنگھی کرنے کا پیشہ کرنے والی۔ المَشَّاط: کنگھی بنانے والا۔ المَشَّاطۃ: کنگھی کرنے کا پیشہ کرنے والی۔ المَشِیط: کنگھی کیا ہوا۔ کہا جاتا ہے: شعرٌ مَشِیط و لِمَّۃٌ مَشِیط: کنگھی کئے ہوئے بال اور گھنگھریالے بال۔ المُمْشَط: کنگھی۔ المَمْشوط (مفع) رجُلٌ مَمْشُوط: پتلا دبلا مرد۔

مَشِطَ ـ مَشَطًا ت یدُہٗ: ہاتھ کا کام کاج کرنے سے کھردرا ہونا یا پھانس چبھنا۔

۲۔ مَشَطَ ـ مَشْطًا و مَشَطَ: کنگھی کرنا۔ تَمَشَّطَ و امتشط: اپنے بالوں میں کنگھی کرنا۔ مُشْط جمع أمْشَاط و مِشَاط: کنگھی، گھاس جمع کرنے کا آلہ، کھلانچہ، کھرنچا، چھکا، جیلی، کریدنی، کارتوس کلپ۔ مُشْطُ الرِّجْلِ: پاؤں کی چھت۔ مُشْطُ الیدِ: ہتھیلی، کف دست۔ مُشطی: دانت دار، دندانہ دار، ناہموار، کنگھی نما۔ تَمْشِیط: کنگھی کرنا، اون تومنا، دھنا۔ مَاشِط: نائی، حجام، ہیئر ڈریسر۔ مَاشِطۃ: خادمہ، نائن۔ مُمَشَّط: کنگھی کیا ہوا، تومی ہوئی، دھنی

بوتل وغیرہ۔ (اسم جنس) گھر کی چیزیں برتن، ساز و سامان، کاغذ کا رم (ream)۔ مَاعُونَة جمع مَاعُونَات و مَوَاعِین: سامان اتارنے کی کشتی، بجرا۔ بتمعّن: احتیاط سے، ہوش مندی سے۔

معو: ۱۔ مَعَا یَمْعُو مُعَاءً السِّنَّوْرُ: بلی کا میاؤں میاؤں کرنا۔

۲۔ اَمْعَی النخلُ: پکی ہوئی کھجوروں والا ہونا (کھجور کے درخت کا)۔ ـ البسرُ: کھجور کا خوش مزا ہونا۔ المَعْو: پکی ہوئی کھجور جو کچھ کچھ خشک ہونے لگے۔

۳۔ تَمَعَّی السقاءُ: مشک کا تن جانا، شر کا لوگوں میں پھیلنا۔

۴۔ المَعْیُ اونٹ کے نیچے کے ہونٹ میں پھٹن وتزخن۔ المَعْیُ و المِعَی جمع اَمْعَاء و المِعَاء جمع اَمْعِیَة (ع) آنت مذکر، کبھی مونث بھی آ جاتا ہے۔

Ⓒ الاَمْعَاءُ الدَقِیْقَة: چھوٹی آنتیں۔ المِعَی الغلیظ: بڑی آنت۔ مِعَوِی: آنتوں کے متعلق، آنتوں کا، موتی جھیرا۔ الحُمّی المِعَوِیَة: ٹائیفائیڈ بخار۔

مغ: مَغْمَغَ اللحمَ: گوشت کو اچھی طرح نہ چبانا ـ الکلامَ: بات صاف اور واضح نہ کہنا ـ الشیءَ: کو خلط ملط کرنا ـ فی عمله: کمزور وردی کام کرنا۔ ـ الامرُ: معاملہ کا گڈمڈ ہونا ـ الکلبُ فی الاناء: کتے کا برتن میں منہ ڈال کر چپڑ چپڑ پی جانا۔

مغث: ۱۔ مَغَثَ ـ مَغْثًا الدواءَ فی الماء: دوا کو پانی میں بھگونا۔ ...... الرجُلَ: کو ہلکی مار مارنا، پچھاڑنا۔ کہا جاتا ہے: مَغَثَتْهُمُ الحُمّی: انہیں بخار نے آ پکڑا۔ ـ هُ فی الماء: کو پانی میں ڈبونا، غرق کرنا ـ الشیءَ: کو خلط ملط کرنا ـ عِرضَ فلان: کی عزت خراب کرنا۔ مُغِثَ الرجُلُ: پر بخار چڑھنا، بخار میں مبتلا ہونا۔ مَاغَثَ مِغَاثًا و مُمَاغَثَةً هُ: سے جھگڑا کرنا۔ المَغْثُ جمع مِغَاث: انگلیوں سے مل کر نرم کرنا، لڑائی۔ المِغَثُ: کشتی کرنے والا، پہلوان۔ المَغِیثُ: بارش کا پچھاڑا ہوا پودا، شریر آدمی۔

۲۔ المُغَاثُ (ن): چوڑے پتوں اور سفید پھول والا ایک درخت۔

مغد: مَغَدَ ـ مَغْدًا الشیءَ: کو چوسنا ـ الفصیلُ اُمَّهُ: بچے کا اپنی ماں کا دودھ پینا۔ ...... الرجُلُ فی عیشه: آسودہ زندگی بسر کرنا ـ العیشُ البدنَ: خوراک کا جسم کو موٹا تازہ کرنا۔ ـ فلانٌ: بھری جوانی والا ہونا ـ النباتُ: نباتات کا دراز ہونا۔ ـ شَعْرَهُ: کے بال اکھیڑنا۔ ـ و مَغِدَ ـ مَغَدًا البدنُ: بدن کا گوشت سے بھرنا اور موٹا ہونا۔ اَمْغَدَ: دیر تک پینا ـ الصبیَّ: کو دودھ پلانا۔ المَغْد: ببول یا بیری کا گوند۔ (ن): ایک زہریلا پودا، بینگن۔ (ن): ککڑی کے مشابہ ایک پھل۔ (ن): ایک قسم کا درخت، بڑا ڈول۔ عَیْشٌ مَغْدٌ: خوشحال زندگی۔

مغر: ۱۔ مَغَرَ ـ مَغْرًا فی البلاد: ملک میں جلدی سے جانا۔ ـ به بعیرُهُ: کو لے کر اونٹ کا تیز دوڑنا۔ اَمْغَرَهُ بالسهم: تیر کو کسی کے آر پار کرنا۔

۲۔ مَغَّرَ الثوبَ: کپڑے کو سرخ مٹی یا گیرو سے رنگنا۔ اَمْغَرَت الناقةُ: بیماری سے اونٹنی کا دودھ سرخ ہو جانا۔ صفت مُمْغِر۔ المَغَر و المُغْرَة: ہلکا سرخ رنگ۔ المَغْرَة و المَغَرَة: سرخ مٹی، گیرو۔ ـ الاَمْغَر گیرو جیسے رنگ والا، سفید چہرہ میں سرخی کی جھلک والا۔ لبنٌ مَغِیرٌ: دودھ جس میں خون کی آمیزش ہو۔ المَمْغَرَة: وہ زمین جس سے گیرو نکلے۔

۳۔ المَغَارَة: دیکھو غور۔

Ⓒ مَغَر و مُغْرَة: سرخی مائل، سرخ گوں، سرخ رنگ کا۔ اَمْغَر: سرخی مائل بھورا۔

مغس: مَغَسَ ـ مَغْسًا الشیءَ بیده: کو ہاتھ سے ٹٹولنا۔ ـ بالرمح: کو نیزہ مارنا۔ مُغِسَ: دیکھو مُغِصَ۔

مغص: ۱۔ مُغِصَ ـ مَغْصًا و مُغِصَ مَغَصًا: آنتوں میں مروڑ ہونا۔ صفت مَمْغُوص۔ اَمْغَصَ هُ: میں مروڑ پیدا کرنا۔ تمغَّصَ هُ بطنُهُ: کے پیٹ میں مروڑ ہونا، درد ہونا۔ کہا جاتا ہے: تَمَغَّصَ بطنی: میرے پیٹ میں درد ہوا۔ تَمَغَّصَنِی الشیءُ و تَمَغَّصْتُ منه: اس نے مجھے ایذا دی۔ المَغْص (مص): آنتوں میں درد، مروڑ۔

۲۔ المَغْص جمع اَمْغَاص واحد مَغْصَة: عمدہ اونٹ۔

Ⓒ مَغْرَبَة: مراکشی بنانا۔

Ⓒ مَغَصَ: مروڑ کا باعث بننا، مروڑ پیدا کرنا۔ مُغِصَ مَغْصًا: کو مروڑ ہونا، درد شکم ہونا، درد شکم میں مبتلا ہونا، کو مروڑ لگنا، قولنج میں مبتلا ہونا۔ مَغْص و مَغَص و مَغِیص: مروڑ، قولنج، درد شکم۔ مَغْص کُلْوِی: گردوں کا قولنج۔ مَمْغُوص: درد شکم، قولنج میں مبتلا، جسے مروڑ لگے ہوں۔

مغط: مَغَطَ ـ مَغْطًا و مَغَّطَ الشیءَ: کو لمبا کرنے کے لئے کھینچنا۔ تَمَغَّطَ الشیءُ: کھنچنا، لمبا ہونا ـ البعیرُ: اونٹ کا دوڑنا۔ ـ الفرسُ: گھوڑے کا بہت تیز دوڑنا۔ اِمْتَغَطَ: کھنچنا، لمبا ہونا ـ السیفَ: تلوار سونتنا۔ اِمَّغَطَ الشیءُ: کھنچنا، لمبا ہونا۔ المُغَیط: گوند صفت مادہ جس سے دھاگے بنائے جاتے ہیں، جن سے روئی یا ریشم کے دھاگوں کے ساتھ انواع و اقسام کے کپڑے بنائے جاتے ہیں۔ (لفظ عوامی ہے فصیح مَطّاط ہے)۔ المُمَغَّط: بہت لمبا۔

Ⓒ مُتَمَغِّط: جسے تانا، پھیلایا اور کھینچا جا سکے، سکڑنے والا، پھیلنے والا، لچکدار (ربڑ)، سخت لیس دار، جس پر لیسدار تہہ جم گئی ہو۔

Ⓒ مَغْطَسَ هُ: کو مقناطیسی قوت دینا، کو مقنانا، کو مقناطیسی بنانا۔ تَمَغْطَسَ: مقناطیسی ہو جانا، مقناطیسی قوت دیا جانا۔ مَغْطَسَه: مقناطیسی قوت، مقناطیسیت۔ مُمَغْطَس: مقناطیسی قوت دیا گیا، مقناطیسی۔

مغل: ۱۔ مَغَلَ ـ مَغَلاً ت الدابةُ: سبزی کے ساتھ مٹی کھانے سے جانور کے پیٹ میں درد ہونا۔ صفت مَغِلَة و مَمْغُولَة اسم: المَغْلَة۔ ـ مَغْلاً و مَغَالَةً بالرجُل: کی چغلی کھانا۔ مَغِلَ ـ مَغَلاً ت الدابةُ: سبزی کے ساتھ مٹی کھانے سے جانور کے پیٹ میں درد ہونا۔ ـ ت عینُهُ: آنکھ کا خراب ہونا۔ اَمْغَلَ القومُ: ایسے جانوروں کا مالک ہونا جن کے پیٹ میں مٹی ملی گھاس کھانے سے درد ہو گیا ہو۔ ـ به عند السلطان: سلطان سے کی چغلی کھانا۔ المَغَل جمع اَمْغَال: آنکھ کا کیچڑ۔ المَغْلَة جمع مِغَال: مغل کا اسم مرة، فساد، خرابی۔ المَغَالَة (مص): خیانت، دغابازی۔

۲۔ مَغِلَ ـ مَغَلاً ت الحاملُ بولدها: حاملہ کا بچے کو دودھ پلانا۔ اَمْغَلَ ت الحامِلُ ولدَها: حاملہ کا بچے کو دودھ پلانا۔ المَغْل و المَغَل جمع اَمْغَالٌ: حاملہ عورت کا دودھ۔ المُغْلَة جمع مِغَال: دنبی یا بکری جو سال میں دو دفعہ بچے دے۔

۳۔ المُغْل جمع مُغُول: مُغل (ایک نسل کا نام)۔

مغن: ۱۔ مَغْنَطَ الحدیدَ: لوہے کو مقناطیس پلانا۔ تَمَغْنَطَ: لوہے کا مقناطیس پینا۔ المَغْنَطِیس و المَغْنَاطِیس (ف): ایک دھات جو لوہے اور دیگر دھاتوں کو اپنی طرف کھینچتی ہے۔ مقناطیس (یونانی لفظ)۔

۲۔ المَغْنُولیا (ن): درخت اور پودے، جن پر بڑے بڑے خوبصورت پھول اگتے ہیں۔

۳۔ المَغْنِیسیا و المنازیا: سفید مٹی جس کی نہ بو ہوتی ہے نہ ذائقہ، علاج کے کام میں آتی ہے (یونانی لفظ)۔ مگنیشیا (magnesia)۔

مغو: مَغَا یَمْغُو مَغْوًا السِّنَّوْرُ: بلی کا میاؤں میاؤں کرنا۔ المُغَاء و المُغُوّ: بلی کی میاؤں میاؤں۔

مغی: مَغَی یَمْغِی مَغْیًا: ایسی بات کرنا جو سمجھ میں آ سکے۔ تَمَغَّی الادیمُ: چمڑے کا ڈھیلا ہونا۔ المَغْی

(مص) فی الادیم: چمڑے کا ڈھیلا پن۔ـفی الانسان: کسی کے متعلق وہ کہنا جو اس میں نہ ہو، مذاق میں یا سنجیدگی سے۔ـالماغِیَۃ: شک پیدا کرنے والی۔

ⓒ خشبُ المُغنۃ و خشبُ المُغنی: مہوگنی لکڑی (جو امریکہ میں پائی جاتی ہے)۔ـمَغنَطَ ہ: کو مقناطیسی قوت دینا، کو مقناطیسی بنانا۔ـمغنطیس: مقناطیس۔ مغنطیس کُہربانی: برقی مقناطیس (electro magnet)۔ـمِغناطیس و مَغناطیس: مقناطیس، مقناطیسی قوت، مقناطیسیت۔ـمِغنَطِیسی: مقناطیسی، تنویمی (Hypnotic)۔ـمغنطیسیۃ و مغناطیسیۃ: مقناطیسی قوت، مقناطیسیت۔

مغنیسیا: (magnesia) مگنیشیا۔ـالمُغول: منگولی، مغل (نسل)۔ـبلادُ المُغول: منگولیا۔ مُغولِیّ: منگولین (Mongolian)۔

مق: ۱مَقّ ـَمَقًّا الشیءَ: کو پھاڑ کر کھولنا۔ـاللہُ عینَہ: اللہ کا کسی کی آنکھ اکھاڑ دینا۔ـالمَقَق: دو چیزوں کے درمیان کی دوری، پتلے پن کے ساتھ بہت لمبائی۔ـمذ اَمَقّ م مَقّاء جمع مُقّ: فراخ و وسیع شہر، پتلا اور بہت لمبا۔

۲ـمَقّ ـَمَقًّا الولدُ من الابریق: لڑکے کا لوٹے سے پانی چوسنا (عام زبان میں)۔ـمَقّق الطائر فرخَہُ: پرندے کا اپنے بچے کو چوگا دینا۔ـعلی عیالہ: اپنے اہل و عیال کے خرچ و اخراجات میں بخل یا ناداری سے تنگی کرنا۔ـتمَقّق الشرابَ: شراب کو تھوڑا تھوڑا کر کے پینا۔ـمافی العظم: ہڈی کا سب گودا نکال لینا۔ـو امتَقّ الفصیلُ مافی الضرع: بچے کا تھن میں سے سب دودھ پی جانا۔ـالمَقَقَہ: دودھ پینے والے بکری کے بچے، نبیذ تھوڑی تھوڑی کر کے پینے والا۔ـفخذ مَقّاء: گوشت سے ننگی ران، ران جس پر گوشت نہ ہو۔

۳ـمَقّ ـَمَقًّا العنبُ: نرم گودے والا ہونا (انگور کا) صفت مَقّاق۔

۴ـالمَقَقَۃ: جاہل لوگ۔

۵ـمَقمَق: نرم اور آسانی سے مطیع ہو جانا۔ـالشیءَ: کو سدھانا، زیر کرنا۔ـالولدُ امَّہُ: بچے کا اپنی ماں کے پستان کو سختی سے چوسنا۔ـالمُقامِق: حلق کے آخری حصہ سے بولنے والا۔

مقت: مَقَتَ ـُمَقتًا و مَاقَتَ الرجلَ: سے بہت بغض رکھنا، نفرت کرنا۔ـمَقُتَ ـُمَقاتۃً فلانٌ اِلیّ: مجھے فلاں سخت ناپسند ہے۔ـمَقَتَ ہُ: سے سخت بغض رکھنا۔ـہُ الیّ قبحُ فعلِہِ: اسکے کام کی برائی نے اسے میرے نزدیک قابل نفرت بنا دیا۔ـتمَقّتَ اِلیّ: مجھے ناپسند ہونا۔ـتماقتوا: بعض کا بعض سے بغض رکھنا۔

المَقت (مص): زواج المقت، باپ کی بیوہ سے شادی۔ـالمَقتِیّ: باپ کی بیوہ سے شادی کرنے والا۔ـالمَقیت: قابل نفرت۔

ⓒ مَقَتَ ـُمَقتًا/ہ: سے سخت نفرت کرنا، کراہت کرنا۔ـمَقُتَ ـُمَقاتۃً: نفرت انگیز ہونا، قابل نفرت ہونا، نفرت کیا جانا، کریہ ہونا۔ـمَقَّتَ بمعنی مَقَتَ۔ مَقَّتَ ہ الی: کو کے نزدیک قابل نفرت بنانا۔ـالی ہ: کو سے سخت نفرت کرانا۔ـمَقت: نفرت، بے حد نفرت، سخت نفرت، بیزاری، کراہت، تنفر، قابل نفرت، نفرت انگیز، کریہ۔ـمَقیت و ممقوت: نفرت کیا گیا، قابل نفرت، نفرت انگیز، کریہ، سخت ناپسند۔

مقر: ۱مَقَرَ ـُمَقرًا عنقہ: کی گردن پر لاٹھی مار کر ہڈی توڑ دینا۔

۲ـمَقَرَ ـَمَقرًا السمکۃَ المالحۃَ: نمکین مچھلی کو سرکہ میں ڈالنا۔ـمَقِرَ ـَمَقرًا الشیءُ: چیز کا کڑوا یا کھٹا ہونا۔ صفت مَقِرٌ۔ـاَمقَرَ السمکۃَ المالحۃَ: نمکین مچھلی کو سرکہ میں ڈالنا۔ـالشیءُ: کڑوا ہونا۔ـاللبنُ: دودھ کا بے مزہ ہونا۔

۳ـاِمتَقَرَ الرکیّۃَ: کنویں کا پانی نکلنے کے بعد اس کو کھودنا۔

۴ـاِمقَرَّ اِمقِرارًا الرجلُ: کی رگوں کا ابھرنا۔

۵ـالمَقْر و المَقِر (ن): ایلوا۔

مقس: ۱مَقَسَ ـُمَقسًا القربۃَ: مشک بھرنا۔ـالشیءَ فی الماء: چیز کو پانی میں ڈالنا یا ڈبونا۔ـمَقِسَ ـَمَقَسًا ت نفسُہُ: کا جی متلانا۔ـمَقَسَ الماءَ: پانی بہت گرانا۔ـمَاقَسَ مُماقَسۃً ہُ: سے غوطہ خوری میں مقابلہ کرنا۔ کہا جاتا ہے ھو یُماقِس حُوتا: وہ غوطہ خوری میں مچھلی سے مقابلہ کرتا ہے یعنی وہ اپنے سے زیادہ طاقت ور سے جھگڑتا ہے۔ـتمَقّسَت نفسُہُ: کا جی متلانا۔

۲ـمَقَسَ ـَمَقسًا الماءُ: پانی بہنا۔.....فلانٌ فی الارض: ملک میں پھرنا۔

مقط: ۱مَقَطَ ـُمَقطًا ہُ: کو غضبناک کرنا۔

۲ـمَقَطَ ـُمَقطًا ہُ بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا۔ـعنقَہُ: کی گردن توڑنا۔ـالکُرَۃَ: گیند کو زمین پر مار کر اٹھانا۔ـبالقِرن و مَقطَہُ: مقابل کو پچھاڑنا۔ـمَقَّطَ ہُ: کو پچھاڑنا۔ـالسّاقِط (فا): کنکر گرا کر شگون لینے والا۔

۳ـمَقَطَ ـُمَقطًا الشیءَ: کو باندھنا، کو مضبوط رسی سے باندھنا۔ـہُ بالأیمان: کو قسم دلانا۔ـالحبلَ: رسی بٹنا۔ـمَقَّطَ الابلَ: اونٹوں کو رسی سے باندھنا۔ـالساقِط: ڈول کی رسی۔ـالمِقط جمع اَمقاط: پرندہ شکار کرنے کا دھاگا۔ـالمِقاط جمع مُقُط: چھوٹی مضبوط بٹی ہوئی رسی۔

۴ـمَقَطَ ـُمَقطًا الشیءَ: کے گھونٹ پینا۔

۵ـالمَقِط: چھ ماہ میں پیدا ہونے والا بچہ۔

ⓒ مَقدُونِس: اجوائن خراسانی (parsely)۔ مَقدُونِی: صفت اور اسم: مقدونیا کا، مقدونیا کا باشندہ۔

مقع: ۱مَقَعَ ـَمَقعًا الشرابَ: شراب کو حرص سے پینا۔ـالفصیلُ امَّہُ: بچہ کا اپنی ماں کا دودھ پینا۔ اِمتَقَعَ الفصیلُ مافی ضرعِ امّہ: بچہ کا اپنی ماں کے تھن کا سب دودھ پینا۔

۲ـمَقَعَ ـَمَقعًا ہُ بشرٍّ: پر تہمت لگانا۔ـاُمتُقِعَ: کا غم، خوف یا شک سے رنگ بدلنا۔ـالمَقع (مص) جمع اَمقُع: ٹھہرا ہوا پانی۔

ⓒ مَقَعَ ـَمَقعًا ہ: کو شوق یا حرص سے پینا، کو پھینکنا۔ـاُمتُقِعَ: پیلا پڑ جانا۔ـمُمتَقَع: پیلا، زرد، پھیکا، بے رونق، زرد رو، پھیکا زرد۔

مقل: ۱مَقَلَ ـُمَقلًا ہُ: کو پانی میں ڈبونا۔ـفی الماءِ: پانی میں غوطہ لگانا۔ـالمَقلَۃ: برتن میں کنکری ڈال کر اس پر اتنا پانی ڈالنا کہ ڈھک جائے۔ـمَاقَلَ ہُ و تماقلا: ایک دوسرے کو پانی میں غوطہ دینا۔ـاِمتَقَلَ: پانی میں بار بار غوطہ لگانا۔ـالمَقل (مص): کنویں کی تہہ۔ کنویں کی تہہ کی مٹی و کنکری۔ سمندر میں غوطہ لگانے کی جگہ۔ـالمَقلَۃ: مقل کا اسم مرۃ۔ پانی کا اندازہ لگانے کی کنکری جس سے ناپ ناپ کر سفر میں پانی تقسیم کیا کرتے تھے تاکہ پانی کی تقسیم سب پر برابر ہو جائے اور کسی کو کم یا زیادہ نہ پہنچے۔

۲ـمَقَلَ ـُمَقلًا ہُ: کی طرف دیکھنا۔ کہا جاتا ہے مَقَلَتہُ عینی: اسے میری آنکھ نے دیکھا۔ـما مقلَت عینای مِثلَہُ: میری آنکھوں نے اس جیسی چیز نہیں دیکھی۔ـالمُقلَۃ جمع مُقَل: آنکھ کا ڈھیلا، آنکھ۔

۳ـالمُقل (ز): گوگل کا پھل، گوگل ـ(ن): کھجور سے مشابہ ایک درخت۔

ⓒ مَقَلَ ـُمَقلًا ہُ: کو دیکھنا، کی طرف نگاہ کرنا۔ـمُقلَۃ جمع مُقَل: آنکھ، آنکھ کا ڈھیلا۔ـمُقلَۃ العین: آنکھ کا ڈھیلا۔

مقہ: ۱مَقِہَ ـَمَقَہًا: سرخ پلکوں والا ہونا۔ صفت اَمقَہ۔

الأَمْقَدُ م مَقْهاء جمع مُقْه: سرخ پلکوں والا۔

۲۔ المَقَهُ: ہلکا نیلا رنگ۔ الأَمْقَه م مَقْهاء جمع مُقْه: دور، جگہ جہاں درخت نہ اگتے ہوں، بنجر جگہ، خودسر جو یہ نہ جانتا ہو کہ وہ کدھر جاتا ہے۔

مقو: مَقَا يَمْقُو مَقْواً السيفَ: تلوار کو صیقل کرنا۔ الفصيلُ أُمَّهُ: بچہ کا اپنی ماں کا دودھ سختی سے چوسنا۔ الطستَ: طشت کو دھونا۔ مَقَى يَمْقِي مَقْياً السيفَ: تلوار صیقل کرنا۔

مك: ۱۔ مَكَّ ـ مَكّاً العظمَ: ہڈی کا تمام گودا چوسنا۔۔۔ الشيءَ: کو ہلاک کرنا۔۔۔ غريمَهُ: قرضدار سے وصولی میں اصرار کرنا۔ مَكَّكَ على غريمه: قرضدار سے وصولی میں اصرار کرنا۔ تَمَكَّكَ و امْتَكَّ العظمَ: ہڈی کا سارا گودا چوس لینا۔۔۔ الفصيلُ ما في ضرع امه: بچہ کا اپنی ماں کے تھن کا سب دودھ چوس لینا۔ المُكاك و المُكاكة: ہڈی کا مغز یا گودا۔ المَكُّوك جمع مَكاكيك: پینے کا پیالہ۔

۲۔ المَكُّوك جمع مَكاكِيك: (1½) صاع کا ایک پیمانہ۔ کپڑا بننے کی نالی (ارمنی لفظ)۔

۳۔ مَكْمَكَ الرجلُ: چلنے میں لڑھکنا۔۔۔ المخَّ: ہڈی کا سارا گودا چوسنا۔ تَمَكْمَكَ العظمَ: ہڈی کا سارا گودا چوس لینا۔

○ مَكَّة: عموماً مَكَّةُ المُكَرَّمة: مکہ معظمہ۔ مَكِّيّ: صفت و اسم: مکہ کا، مکہ کا باشندہ۔ مَكُّوك جمع مَكاكِيك: پینے کا پیالہ۔ جلاہے کی نال۔ (shuttle) مَاكُوك جمع مَوَاكِيك: پینے کا پیالہ، جلاہے کی نال (shuttle)۔

مكث: مَكَثَ ـ مَكْثاً و مَكَثاً و مُكُوثاً و مُكْثاناً و مِكِّيثَى و مِكِّيثَاء بالمكان: کسی جگہ قیام کرنا، ٹھہرنا، صفت مَاكِث: اسم: المُكث و المِكث۔ مَكُثَ ـ مَكاثة: ٹھہرنا، صبر کرنا، سنجیدہ ہونا۔ أَمْكَثَ هُ: کو ٹھہرنے کے لئے کہنا۔ تَمَكَّثَ: کسی بات کا انتظار کرنا، پر توجہ مرکوز کرنا۔۔۔ بالمكان: کسی جگہ میں اقامت کرنا۔۔۔ في الامر: میں ذرا رکنا۔ المَكِيث جمع مُكَثاء و مَكِيثون: ٹھہرنے والا، سنجیدہ و صابر، سست۔

○ مَكَثَ ـ مَكْثاً و مُكُوثاً ب: کسی جگہ میں رہنا، ٹھہرنا، قیام کرنا، اقامت کرنا۔ مَكْث و مُكُوث: رہنا، ٹھہرنا، دیر لگانا، اقامت گزین ہونا، قیام، عارضی قیام۔

مكد: ۱۔ مَكَدَ ـ مَكْداً و مُكُوداً بالمكان: کسی جگہ اقامت کرنا صفت ماكِد۔ ماءٌ ماكِد: جاری پانی۔ ناقةٌ ماكِدة و ناقةٌ مَكداء و مَكُود جمع مُكُد و مَكائِد: بہت دودھ دینے والی اونٹنی۔

۲۔ المِكَد: کنگھی۔

○ مَكَدام: پکی سڑک (انگریزی لفظ)۔ مَكدُوني: صفت اور اسم: مقدونیا کا، مقدونیا کا باشندہ۔ مَكدونيا: مقدونیا۔

مكر: ۱۔ مَكَرَ ـ مَكْراً الرجلَ و به: کو دھوکا دینا۔۔۔ اللّٰهُ فلاناً: اللہ تعالیٰ کا کسی کو دھوکہ دینے کی سزا دینا۔ مَاكَرَهُ: کو دھوکا دینا، فریب دینا۔ أَمْكَرَهُ: کو دھوکا دینا۔۔۔ هُ الله: کو دھوکہ دینے کی سزا دینا۔ تماكروا: بعض کا بعض سے حیلہ کرنا۔ الماكر جمع مَكَرة و ماكِرون: دھوکا دینے والا۔ المَكْر (مص) دھوکا۔ دھوکے کی سزا۔ المَكْرة جمع مَكَر و مُكُور: مکر کا اسم مرۃ۔ جنگ میں تدبیر و حیلہ۔ المَكّار و المَكُور: بہت مکر و فریب کرنے والا۔

۲۔ مَكَرَ ـ مَكْراً الثوبَ: کپڑے کو گیرو سے رنگنا۔۔۔ هُ: کو رنگنا۔ مَكِرَ ـ مَكَراً: سرخ ہونا۔ امْتَكَرَ و امْتُكِرَ: سرخ رنگ سے رنگا جانا، سرخ رنگ ہونا۔ المَكْر: گیرو۔

۳۔ مَكَرَ ـ مَكْراً الارضَ: زمین کو سیراب کرنا۔ المَكْرة جمع مَكْر و مُكُور: کھیت کی سیرابی۔ (ن) بے پھول کا درخت، خوبصورت موٹی پنڈلی۔

۴۔ مَكَّرَ: غلہ جمع کرنا، گرانی کی امید میں اناج روکے رکھنا۔

۵۔ المِكْرُوسْكُوب: یونانی لفظ: خوردبین (microscope)۔ اس کی عربی مُجْهِر ہے۔

○ مَكَرَ ـ مَكْراً ب: کو دھوکا دینا، بہکانا، سے دغابازی کرنا، سے بے ایمانی کرنا، کو جل دینا، ٹھگ لینا، کو فریب دینا، سے دورخی سے کام لینا۔ ماكَرَه: کو دھوکا دینے کی کوشش کرنا۔ مَكْر: عیاری، چالاکی، مکاری، روباہ خصلتی، دھوکے بازی، منافقت، چالبازی، فریب، دھوکا، دغا۔ مَكْرة: چال، حیلہ، چالبازی، داؤ، فریب، دھوکا، داؤ پیچ۔ مَكّار و مَكُور: چالاک، عیار، مکار، کایاں، فریبی، چالباز، زیرک، ٹھگ، دھوکے باز، دغاباز۔ ماكِر جمع مَكَرة: چالاک، عیار، مکار، فریبی، چالباز۔ مِكْرُوب جمع مِكْرُوبات و مَكارِيب: جرثومہ (microbe)۔ مَكَرُونة: سیویاں (macaroni)۔

مكس: مَكَسَ ـ مَكْساً: ٹیکس جمع کرنا۔۔۔ في البيع: قیمت کم کرنا۔۔۔ هُ: پر ظلم کرنا۔ مَكَسَ الرجلَ: کو خرید و فروخت میں نقصان پہنچانا۔ ماكَسَ مِكاساً و مُماكَسةً هُ: سے قیمت کم کرانا، کی مخالفت کرنا۔ تَماكَسَ الرجُلان في البيع: خرید و فروخت میں آپس میں جھگڑنا۔ المَكْس (مص) جمع مُكُوس: محصول، چونگی، ٹیکس۔ الماكِس و المَكّاس: ٹیکس وصول کرنے والا، اسے صاحب المَكْس بھی کہتے ہیں۔

○ مَكَسَ ـ مَكْساً و مَكَّسَ: ٹیکس جمع کرنا۔ ماكَسَ هُ: کے ساتھ سودا کرنا، معاملہ طے کرنا، سے بول تول کرنا۔ مَكْس جمع مُكُوس: ٹیکس، خصوصاً ایکسائز یا سیلز ٹیکس، ٹال (toll)، کسٹم ڈیوٹی، محصول، منڈی کے واجبات (market dues)۔ دارُ المكوس: کسٹم ہاؤس۔ مَكّاس: ٹیکس کلکٹر۔ المَكسيك: میکسیکو (Mexico)۔

مكن: ۱۔ مَكُنَ ـ مَكانةً عند الامير: حاکم کے ہاں رتبہ اور اعتبار والا ہونا۔۔۔ الشيءُ: قوی مضبوط اور پختہ ہونا صفت ماكِن۔ مَكَّنَهُ من الشيء: کو پر قدرت دینا، اختیار دینا، کو پر قادر بنانا۔۔۔ الشيءَ فَتَمَكَّنَ: کو قوی مضبوط اور پختہ بنانا اور قوی مضبوط اور پختہ ہو جانا۔ أَمْكَنَ الامرُ فلاناً و لفلان: کام کا کسی پر آسان ہونا، کے لئے ممکن ہونا، کر سکنا۔ کہا جاتا ہے: فلان لا يمكنه النهوضُ: فلاں کھڑا نہیں ہو سکتا، اٹھ نہیں سکتا۔ و امْكَنَنِي الامرُ: کام میرے لئے ممکن ہوا، آسان ہوا۔۔۔ هُ من الشيءِ: کو کے قابل بنانا، کو پر اختیار دینا، قدرت دینا، قادر بنانا۔ تَمَكَّنَ عند الامير: حاکم کے ہاں بلند و صاحب مرتبہ ہونا۔۔۔ المكانَ و به: کسی جگہ مضبوط اور جمے ہوئے قدموں والا ہونا۔۔۔ و استَمْكَنَ من الامر: پر قادر ہونا، کامیاب ہونا۔ المُكْنة: طاقت، شدت۔ المَكِنة: تمکن۔ المَكان جمع أَمكِنة و أَمْكُن و جمع الجمع أماكِن: جگہ۔ کہا جاتا ہے هو من العلم بمكان: اس کو علم میں ایک خاص مرتبہ اور درجہ حاصل ہے۔ هذا مكانُ هذا: یہ اس کی جگہ۔ المَكانة (مص) جمع مَكانات: منزلت، مرتبہ، بلندی، شان، آہستگی۔ کہا جاتا ہے: امشِ على مكانتك: متانت اور وقار کے ساتھ چل۔ المَكِين جمع مُكَناء: مرتبہ والا۔ کہا جاتا ہے هو مكين عند الامير: وہ حاکم کے نزدیک مرتبہ والا ہے۔ المَكِينة: آہستگی۔ کہا جاتا ہے: امشِ على مَكِينتك: آہستگی سے چل۔ هو أَمْكَنُ من غيره: وہ دوسروں سے زیادہ مرتبہ اور حیثیت والا ہے۔ المُتَمَكِّن في علم النحو: وہ

کلمہ جومبنی نہ ہو۔ المُتَمَكِّنُ الأمْكَن: منصرف اسم المتمكّن غيرُ الأمكن: غیر منصرف اسم غیر المتمكّن في علم النحو: غیر منصرف جیسے كيف و اين۔

۲۔ مَكِنَ ـمَكَنًا الجرادةُ و نحوها: ٹڈی کا انڈے دینا۔ یا انڈوں والی ہونا صفت مَكُون جمع مِكان۔ أمْكَنَت الجرادةُ: ٹڈی کا انڈے دینا۔ المَكْن و المَكِن واحد مَكْنَة و مَكِنَة جمع مَكْنَات و مَكِنات: ٹڈی وغیرہ کے انڈے۔

○ المُكَلاّ: عدن کی بحری بندرگاہ، حضرموت کا بڑا شہر۔

○ مَكُنَ ـمَكانَةً: مضبوط ہونا یا ہو جانا ـــ عند: کے ہاں بااثر ہونا، ذی اثر ہونا، رسوخ رکھنا، غلبہ اور زور کا مالک ہونا۔ مَكَّن ه: کو مضبوط کرنا، مستحکم کرنا، جوڑنا، گہرا کرنا، مضبوطی سے قائم کرنا، کو وزن دینا، وقعت دینا، کو مضبوطی سے رکھنا، کو مضبوط موقف فراہم کرنا۔ ـــ ه من: کو کچھ کرنے کے قابل بنانا، کو کچھ کرنے کا امکان دینا، کو کے قابل بنانا، کیلئے کچھ ممکن کرنا۔ ـــ من ه: کو کے ہاتھ میں رکھنا ـــ ه من: کو کچھ مہیا کرنا، فراہم کرنا۔ ـــ ل: کو مضبوط پوزیشن دینا ـــ ل في: کو پر اختیار دینا۔ أمْكَنَ ه من: کو کچھ کرنے کے قابل بنانا۔ ـــ ه: کیلئے ممکن ہونا، قابل عمل ہونا۔ يمكنه أن: وہ کچھ کر سکتا ہے يُمْكِنُ أن: یہ ممکن ہے کہ، ایسا ہو سکتا ہے کہ۔ اكثرَ ما يمكن: جس قدر ممکن ہے۔ لا يُمكن: یہ ناممکن ہے۔ تَمَكَّن عِنْد: کے ہاں اثر و رسوخ رکھنا، حاصل کرنا، قدر و وقعت رکھنا، وقار رکھنا، اختیار رکھنا یا حاصل کرنا۔ تَمَكَّن: دیسی یا ملکی ہونا، مقیم ہونا، باشندہ ہونا، پھیلنا، مستحکم ہونا، طاقت پکڑنا۔ ـــ من: سے استفادہ کرنا، کا قبضہ لینا، پر قابو پانا، پر پورا غلبہ رکھنا، پر قدرت حاصل کرنا۔ ـــ من: کی پوزیشن میں ہونا، کر سکنے کے قابل ہونا، کے قابل ہونا، کرنے کی طاقت رکھنا۔ إسْتَمْكَنَ: مستحکم ہونا، مضبوط ہونا، گہرا ہونا، مضبوطی سے قائم ہونا ـــ من: سے فائدہ اٹھانا، کا قبضہ لینا، پر غلبہ رکھنا، کو قابو میں رکھنا، کو زیر کرنا، پر کمال حاصل کرنا، کو کرنے کے قابل ہونا، کے لائق ہونا۔ مُكْنَة و مَكِنَة: طاقت، قابلیت، حیثیت، لیاقت، استعداد، ذہنی صلاحیت، امکان، قوت، مضبوطی، استواری، شدت، تیزی، طاقت، توانائی دم خم، زور، قوت۔ مَكَان جمع أمْكِنَة و أماكن: جگہ۔ مَكِين جمع مُكَناء: مضبوط، قوی، ٹھوس، مضبوطی سے قائم، غیر متزلزل، گہری بنیاد پر مبنی، جو گھر کر چکی ہو، گہری، پکی، پختہ، راسخ، شدید، گہرا، پکا، بااثر، ممتاز، طاقت ور، اثر آفریں۔ بقدر الامکان یا علی قدر الامکان: جس قدر ممکن ہے، جہاں تک ممکن ہے: عدمُ الامکان: ناممکن بات، امر محال۔ عندَ الامکان: جب (اگر) ممکن ہو، شاید، کسی طرح۔ في امکانه أن: یہ اس کے اختیار میں ہے، وہ اس پوزیشن میں ہے کہ هو في الامکان: یہ امکان کی قلمرو میں ہے۔ لیس في الامکان: یہ ناممکن ہے، ناقابل تصور ہے، ناقابل یقین ہے۔ إمکانیة جمع إمکانیات: ممکن (بات)۔ امکان احتمال، امکانی صورت پوشیدہ طاقت۔ من الممکن أن: ممکن ہے کہ، حسب امکان، حتی الامکان۔ شاید۔ مُمْكِنَات: امکانات۔ مُتَمَكِّن في جلستهِ: مضبوطی سے جما ہوا۔ مَكِنة و ماكينة جمع ماكينات و مكائن: مشین۔ مَكَني: مکینیکل۔

مکو: ۱۔ مَكَا يَمْكُو مُكاءً و مَكْوًا: منه سے سیٹی بجانا۔ المُكّاء جمع مَكاكِيّ (ح): سیٹی بجانے والا ایک پرندہ۔ المَكْوة: سرین، چوتڑ۔

۲۔ مَكِيَ يَمْكَى مَكًى يدُهُ: کام کی زیادتی سے کے ہاتھوں میں چھالے پڑنا۔ تَمَكَّى تَمَكّيًا الفرسُ: گھوڑے کا پسینہ سے بھیگنا۔

۳۔ المَكّى و المَكْو جمع أمْكاء: خرگوش وغیرہ کا بل (بھٹ)۔

مل: ۱۔ مَلَّ ـمَلاًّ عليه السفرُ: پر یا کیلئے سفر دراز ہونا۔ ـمَلَلاً و مَلالاً و مَلَّةً و مَلالَةَ الشيءَ و من الشيءِ: سے اکتانا، زچ ہونا۔ أمَلَّ عليه السفرُ: کیلئے یا پر سفر دراز ہونا ـــ هُ بالامر و أمَلَّ عليه الامرُ: پر کام کا گراں گزرنا اور باعث ملال و بے چینی ہونا۔ ـــ هُ الشيءَ: کو سے اکتانے اور زچ ہونے دینا۔ إسْتَمَلَّ الشيءَ: سے اکتانا، تنگ آنا۔ المَلّ (مص)۔ رجُلٌ مَلٌّ: اکتایا ہوا۔ المَلّة: اسم مرۃ، اکتاہٹ سے تنگ آنا۔ کہا جاتا ہے: رجُلٌ مَلَّة: جلد اکتانے والا آدمی۔ المَلَل و المَلال: اکتاہٹ، بیقراری۔ المَلُولة و المَلالة و المَلُول و المَلُولة: مذکر و مؤنث دونوں کیلئے، اکتایا ہوا، بے قرار، تاء مبالغہ کی ہے۔ الشيءُ المَمْلُول: باعث ملال (اکتاہٹ) چیز۔

۲۔ مَلَّ ـمَلاًّ الشيءَ في الجمر: چیز کو انگاروں پر رکھنا، رکھنے والا۔ مَلال اور رکھی ہوئی چیز۔ مَمْلُول و مَلِيل ـــ السهمَ بالنار: تیر کو آگ سے سیدھا کرنا ـــ اللحم او الخبز: گوشت یا روٹی کو بھوبھل میں رکھنا۔ ـــ ه ملالا: کو ملال لاحق ہونا، غم یا بیماری سے تڑپنا ـــ الشيءَ: کو الٹ پلٹ کرنا ـــ المحمومُ: بخار والے کا بیکل ہونا۔ مَلَّلَ تَمْلِيلاً الشيءَ: کو الٹ پلٹ کرنا۔ تَمَلَّلَ: غم یا بیماری سے تڑپنا ـــ اللحمُ على النار: گوشت کا آگ پر چلبلانا ـــ مِلَّةَ كذا: کوئی مذہب اختیار کرنا۔ إمْتَلَّ الخُبزةَ: بھوبھل میں روٹی پکانا ـــ مِلَّةَ كذا: کوئی مذہب اختیار کرنا۔ المَلَّة: چنگاری، بھوبھل، بخار کا پسینہ۔ خُبزُ المَلَّة: بھوبھل میں پکائی ہوئی روٹی۔ المِلَّة جمع مِلَل: مذہب، اعتقاد۔ المَلّي: بھوبھل میں پکائی ہوئی روٹی۔ المُلال: غم یا بیماری سے تڑپنا، کمر درد، پیٹھ کا درد، ہڈی کے اندر کی گرمی، بخار کا پسینہ۔ المَلِيل: بھوبھل میں بھونا ہوا۔ کریلنی ـــ من الطُرُق: بہت زیادہ آمدورفت والا راستہ۔ رجُلٌ مَلِيل: جسے دھوپ نے جھلسا دیا ہو۔ المَلِيلَة: اندرونی بخار، پیاس کی شدت۔ المُمَلّ من الطرق: بہت آمدورفت والی سڑک۔ المَمْلُول: بھوبھل میں بھونا ہوا۔

۳۔ مَلَّ ـمَلاًّ في الشيء: چلنے میں جلدی کرنا۔ تَمَلَّلَ في المشيءِ: چلنے میں جلدی کرنا۔ إمْتَلَّ في المشيءِ: چلنے میں جلدی کرنا۔ إنْمَلَّ: مدقوق ہونا۔

۴۔ مَلَّ ـمَلاًّ الثوبَ: کپڑے پر لنگر کرنا، کپڑے کو کچا کرنا۔ المُلَّة جمع مُلَل: لنگر، کچی سلائی، ٹانکا۔

۵۔ أمَلَّ إملالاً و أملى إملاءً الكتابَ على الكاتب: کو کچھ لکھوانا، املا کرانا۔

۶۔ المِلَّة جمع مِلَل: خون بہا۔ المُلال: کمان کی پشت، تلوار کے قبضہ کی لکڑی۔ المَلُّول واحد مَلُّولة (ن): بلوط درخت کی ایک قسم۔

۷۔ مَلْمَلَ: جلدی کرنا۔ المَلْمَلَى: تیز رفتار۔ کہا جاتا ہے: ناقة مَلْمَلَى: تیز رفتار اونٹنی۔

۸۔ مَلْمَلَ هُ المرضُ: بیماری نے اس کو بے قرار کر دیا۔ تَمَلْمَلَ: بیماری یا غم سے بستر پر بے قرار ہونا، کروٹیں بدلنا ـــ الجالسُ: بیٹھنے والے کا کبھی ایک پہلو پر ٹیک لگانا اور کبھی دوسرے پر۔ المِلْمُول: سرمہ لگانے کی سلائی۔

۹۔ المَلْمَلة: ہاتھی کی سونڈ۔ المُلْمُول: ناک کا نتھنا۔

○ مَلَّ ـمَلَلاً و مَلالاً و مَلالَةً: تھکا ہوا ہونا، یا ہو جانا، تھکا ماندہ ہونا یا ہو جانا، اکتانا، بیزار ہونا، بیتاب ہونا ـــ ه: سے تھک جانا، اکتا جانا، سے بیزار ہونا۔ لا يَمَلّ: انتھک۔ أمَلَّ: تھکا دینے والا ہونا، اکتا دینے والا ہونا، چور کرنے والا ہونا، پریشان کن ہونا، تکلیف دہ ہونا ـــ ه/على: کو تنگ کرنا، پریشان کرنا، دق

کرنا، برہم کرنا، کوغصہ دلانا، برافروختہ کرنا۔۔۔۔۔ ہ
علی: کچھ کسی کو املا کرانا، کچھ کسی سے لکھوانا۔تَمَلَّلَ:
تھک جانا، اکتا جانا، بیزار ہو جانا، بور ہو جانا، بے قرار
ہونا، چلبلا ہونا۔۔۔۔۔مِلَّۃً: کوئی مذہب اختیار کرنا۔
اِمْتَلَّ مِلَّۃً: کوئی مذہب اختیار کرنا۔مَالّ: تھکا ہوا،
تھکا ماندہ، اکتایا ہوا، بیزار۔۔۔۔۔مِلَّۃ: مذہبی جماعت،
مذہب، اعتقاد، عقیدہ، ایمان، اعتراف، فرقہ، گروہ۔
مَلَّۃ: بھوبھل، جلتے انگارے۔مِلِّی: مذہبی فرقہ کا یا
گروہی۔مجلس مِلّی: (مصر میں) مذہبی اقلیت کی
عدالت انصاف (جو 1956 سے ختم کردی گئی)۔مُلَّۃ
جمع مُلَل: کچا بچہ، لمبا ناٹا، نکندا، سپرنگ دار پلنگ
(spring mattress)۔مَلَل و مَلال: تھکاوٹ،
بوریت، اکتاہٹ، برہمی، جھنجھلاہٹ، جھلاہٹ،
ہیجان، پریشانی۔مَلَل: غیر صحت مندانہ، گڑ بڑ، بے
چینی، بے تابی، بے قراری، چلبلا پن، چلبلاہٹ،
بے کلی (بخار کی وجہ سے)۔مَلالۃ: تھکاوٹ، بوریت،
بے قراری، بے تابی، اکتاہٹ، بے کیفی، بے لطفی۔
مَلُول: تھکا ہوا، تھکا ماندہ، بور، تھکا دینے والا، اکتایا
ہوا، بیزار، برگشتہ۔مُلَّی: بھوبھل میں پکائی ہوئی
روٹی۔مُمِل: تھکا دینے والا، اکتا دینے والا، اجیرن،
ناگوار، بیزار کن، تکلیف دہ، گراں، مکروہ، کریہ، گھناؤنا،
ناپسندیدہ، پریشان کن۔مِلّ جمع مِلّات: فلسطین اور
اردن کی سب سے چھوٹی نقدی وحدت فلسطینی پونڈ کا
1/1000۔

ملا: امَلأ ۔مَلأ و مُلأۃ و مِلأۃ ہ: کو بھرنا......
الاناء ماءً و بالماء و من الماء: برتن کو پانی سے
پورا بھرنا۔صفت مفعولی مَمْلُوء: کہا جاتا ہے:
نظرت الیہ فملأت منہ عینی: میں نے اس کی
طرف دیکھا تو وہ مجھے اچھا لگا۔ملأ علیہ الارض:
اس نے اس پر زمین تنگ کردی۔مَلِیءَ ۔مَلأ: بھر
جانا صفت مَلآن: (بھرا ہوا)۔مَلُؤَ ۔مَلاءً و مَلاءَ
ۃً: بھرا ہوا ہو جانا۔۔۔۔۔و مُلِیءَ مَلاءۃً: کوز کام
ہو جانا۔ملأ تملئۃً: کو خوب بھرنا۔۔۔۔۔فی قوسہ:
کمان کو زور سے کھینچنا۔اَمْلأہ: کو زکام لگا دینا۔صفت
مَلآن۔۔۔۔۔فی القوس: کمان کو زور سے کھینچنا۔
تَمَلأ: بھر جانا۔۔۔۔۔ت المرأۃ: عورت کا چادر
اوڑھنا۔اِمْتَلأ من الطعام والشراب و غیرھما:
کھانے اور مشروب سے پُر ہو جانا۔اِسْتَمْلأ فی
دَیْنِہ: معتبر دولتمند مقروضوں والا ہونا۔المالیءُ فا:
کہا جاتا ہے: رَجُلٌ مَالِیءٌ: بڑا آدمی۔شاب مالیءُ
العین: خوبصورت اور شاندار جوان۔المِلْءُ جمع
اَمْلاء: وہ مقدار جس سے برتن بھر جائے۔کہا جاتا
ہے: انہ ینام مِلْءَ جفنہ: وہ بے فکر ہو کر سوتا ہے۔
فلانٌ مِلْءُ کسائہ: فلاں موٹا ہے۔المَلأ جمع
اَمْلاء: اشراف قوم، لالچ، گمان۔کہا جاتا ہے: ما
اَحْسَنَ مَلأَ بنی فلان: فلاں قبیلہ والوں کے اخلاق
اور رشتے دار کتنے اچھے ہیں! المَلأُ الاَعْلٰی: عالم
ارواح۔المُلاء و المُلأۃ: زکام۔المِلأۃ (مص):
بھرنے کا طریقہ، پُر خوری۔المُلاءۃ: زکام۔جمع
مُلاء: چادر، تہ بند۔المَلآن م مَلأی و مَلآنۃ جمع
مِلاء: بھرا ہوا، زکام میں مبتلا۔المَلِیُّ و المَلِیءُ جمع
مِلاء و اَمْلِیاء و مُلاَّء: غنی، قرض ادا کرنے کے
قابل۔کہا جاتا ہے ھو اَمْلأُ القوم: وہ قوم میں
سب سے زیادہ اختیار کا مالک اور مالدار ہے۔فلانٌ
اَمْلأُ لعینی من فلان: وہ فلان سے زیادہ خوبصورت
اور خوش شکل و صورت ہے۔

۲مَلأ ۔مَلأً و مَلأۃً و مِلاءۃً علی الامر: کسی کام میں مدد
کرنا۔مالأ مُمالأۃً و مِلاءۃً علی الامر: کسی کام
میں مدد کرنا۔تمالأ القومُ علی الامر: لوگوں کا
اکٹھا ہو کر کسی کام میں تعاون کرنا۔المَلاءُ جمع اَمْلاء:
قوم کی جماعت۔آپس میں مشورہ۔کہا جاتا ہے:
ما کان ھذا الامر عن مَلاءٍ منّا: یہ کام ہمارے
اجتماع و مشورہ کے بغیر ہوا۔

۞ مَلأ ۔مَلأً و مَلأۃً و مِلأۃً ہ من/ب: کو سے بھرنا۔
۔۔۔۔۔ہ: فارم یا خالی جگہ پُر کرنا۔۔۔۔۔ہ: کو بھرنا، گھیرنا،
خالی اسامی پُر کرنا۔مَلأ الدھرَ: اس کی شہرت دور دور
تک پھیل گئی۔مَلأ الساعۃ: گھڑی یا گھنٹہ کو چابی
دینا۔ملأ شدقیہ بالھواء: اپنے رخسار پھلانا۔ملأ
العینَ: آنکھ کو خوش کرنا، کے لئے تسلی بخش ہونا۔ملأ
الفضاء بالشکوٰی: فضاء کو شکایات سے بھر دینا۔
ملأ فاہ ب: کے بارے میں بڑی باتیں کرنا، کے
متعلق منہ کھولنا۔مَلِیءَ: بھرنا، بھر جانا۔مالأ ہ علی:
میں کی مدد کرنا، تائید کرنا، حمایت کرنا۔۔۔۔۔ہ: کی طرف
داری کرنا۔۔۔۔۔ہ علی: کے خلاف کسی سے متحد ہونا۔
اَمْلأ ہ: کو بھرنا (نیز خالی آسامی) کو پُر کرنا۔تَمَلأ:
بھرنا، بھر جانا۔۔۔۔۔ہ/من: سے بھر جانا، سے پُر ہو
جانا۔اِمْتَلأ: بھرنا، پُر ہو جانا۔۔۔۔۔ہ/من/ب: سے بھر
جانا، سے پُر ہونا۔۔۔۔۔ہ: کو بھرنا۔۔۔۔۔ہ ہ: کے دل
میں ڈالنا (احساس وغیرہ)۔مَلْء: بھرنا (خالی جگہوں
کو) بھرنا۔مِلاء جمع اَمْلاء: بھرنا، مقدار جو کسی چیز کو
بھر دے، جتنے کی گنجائش ہو، مقدار جو کسی چیز میں
آسکے۔ملء اِھابِہ الکبریاء: وہ سر تا پا تکبر و خود
پسندی ہے۔مِلْءُ بطنہ: پیٹ بھر۔مِلْء قدح:
پیالہ بھر۔مِلْء الید: مٹھی بھر۔مِلْء کسائہ: تجیم
شحیم۔بمِلْءِ فیہ: یقین کامل سے۔بملء الفم:
بلند آواز سے۔ضحک بملء (ملء) شدقیہ:
کھیس نکالنا۔قال بصوتٍ مِلْؤُہ الشفقۃُ: اس نے
رحم بھری آواز میں کہا۔لی مِلْءُ الحریۃ فی: مجھے
ایسا کرنے کی کامل آزادی ہے۔وقف موقفا مِلْؤُہ
الحزم: اس نے عزم مصمم سے پُر موقف اختیار کیا۔
انت ملء حیاتی: تم میری پوری زندگی ہو۔ینام
مِلْءَ جَفْنَیْہِ: وہ گہری نیند سوتا ہے۔مَلأ جمع اَمْلاء:
بھیڑ، اجتماع، اسمبلی، جماعت، حاضرین، سامعین،
عام پبلک، عوام، بڑوں، ممتاز لوگوں یا بڑی شخصیات کی
کونسل۔علی الملأ: کھلم کھلا۔علی الاعلان۔علی
ملأ العالم: ساری دنیا کے سامنے، سب کے
سامنے۔المَلأ الاعلی: فرشتے، مقدس میزبان،
آسمانی میزبان۔مُلاءۃ ملایۃ جمع مُلاءات: چادر،
شال، کھیس وغیرہ۔بستر کی چادر۔مَمْلیء البدن و
مُمْتَلِئ الجسم: جسیم، تجیم شحیم، موٹا، فربہ۔مُمالیء:
طرف دار، جانبدار، متعصب، ہمکار (collaborator)

ملت: مَلَتَ ۔مَلْتًا ہ: کو ہلانا۔

ملث: مَلَثَ ۔مَلْثًا ہ: کو جھوٹے دعوے سے تسکین دینا،
کو تھوڑا مارنا۔۔۔۔۔الظلامُ: اندھیرے کا گڈ مڈ ہونا۔
۔۔۔۔۔ہ بالشر: کو بدی سے تھیڑنا۔مالث مِلاثًا و
مُمالثۃً ہ: سے کھیلنا، کی مداہنت کرنا، خوشامد کرنا۔
مَلْثُ اللیل و مَلَثَۃ: رات کی پہلی تاریکی، شام کا
اندھیرا، دھندلا پن۔

۞ مَلاریا: ملیریا (بخار)۔مَلایو و جزرُ الملاریعہ
الملایو: ملایا، ملایا کے جزیرے۔

ملج: امَلَجَ ۔و مَلِجَ ۔مَلْجًا الصبیُ اُمَّہُ: بچہ کا اپنی
ماں کے پستان کو منہ میں لے کر دودھ پینا۔اَمْلَجَ ہ: کو
دودھ پلانا۔اِمْتَلَجَ ما فی الثدی: تھن یا پستان کا
سارا دودھ چوسنا۔المُلْج: دودھ پینے والے میمنے،
بکری کے چھوٹے بچے۔المَلِج: دودھ شریک بھائی

۲المالج جمع مَوالج: معمار کا لپائی کرنے کا آلہ، کرنی۔
المُلْج جمع اَمْلاج: گوگل کی گٹھلیاں۔المَلِیج:
نامور یا عالی مرتبہ شخص۔الاَمْلَج: بنجر، ریگستان، آملہ۔
الاُمْلُوج جمع اَمالیج: نرم شاخ، درخت کی جڑ جو نرم
کرنے کے لئے گیلی مٹی میں دبائی جاتی ہے، ایک
جنگلی درخت، سرو کی طرح کے پتے۔

۞ مَلَجَ ۔مَلْجًا ہ: (ماں کا پستان) چوسنا۔اِمْتَلَج:
چوسنا۔مالج جمع موالج: کرنی۔

ملح: ا- مَلَحَ -مَلْحًا الطعامَ: کھانے میں نمک ڈالنا۔ ـــ الماشیۃَ: مویشی کو توتی کھلانا۔ ـــ الطائرُ: پرندے کا بہت پر پھڑپھڑانا۔ کہا جاتا ہے: مَلَحَ اللّٰہ فیہ: اللہ تعالیٰ اس کی زندگی میں برکت دے۔ ۔و مَلُحَ -مُلُوحَۃً و مَلَاحَۃً و مَلُوحًا الماءُ: پانی کا کھاری ہونا۔ صفت مَلِیح و مَالِح: موخرالذکر کا استعمال کم ہے۔ مَلِحَ -مَلَحًا: نیلگوں رنگ کا ہونا، کے نیلے رنگ کا زیادہ ہونا۔ مَلَّحَ الشیءَ: چیز کو نمکین کرنا، پر نمک ڈالنا۔ ـــ الطعامَ: کھانے میں نمک زائد کرنا۔ ـــ السمکَ و نحوَہ: مچھلی وغیرہ پر نمک لگانا۔ ـــ الدابۃَ: جانور کے جبڑے پر نمک کی مالش کرنا۔ ـــ الماشیۃَ: مویشی کو توتی کھلانا۔ مَالَحَ مِلَاحًا و مُمَالَحَۃً: کے ساتھ کھانا۔ کہا جاتا ہے: ھو یحفظ حرمۃ الممالحۃ: وہ ساتھ کھانے کے تقدس کا خیال رکھتا ہے۔ ـــ فلانًا: کا دودھ شریک ہونا۔ أَمْلَحَ الماءُ: پانی کا میٹھا ہونے کے بعد کھاری ہوجانا۔ ـــ الشیءُ: چیز کا نیلگوں رنگ کا ہونا۔ ـــ الطعامَ: کھانے میں نمک زائد کرنا۔ ـــ ت الإبلُ: اونٹوں کا کھاری پانی پر آنا۔ ـــ الراعی الابلَ: چرواہے کا اونٹوں کو کھاری پانی پلانا۔ تَمَلَّحَ الرجلُ: نمک توشہ میں لینا، نمک کی تجارت کرنا۔ ـــ البعیرُ: اونٹ کا فربہ ہونا۔ اِمْلَحَّ الکبشُ: مینڈھے کا سیاہ و سفید ہونا۔ المِلح جمع مِلاح: تصغیر مُلَیحۃ (ک): نمک (مذکر ومونث) ـــ جمع مِلَحٌ و مِلَحَۃ و مِلَاح و امْلَاح: موٹاپا، چربی، رضاعت، حرمت، معاہدہ۔ کہا جاتا ہے: بینھما مِلْحٌ: دونوں کے درمیان معاہدہ ہے۔ فلانٌ مِلحُہُ علی رکبتیہ: وہ بے وفا ہے یا وہ بہت جھگڑوں والا ہے، مولدین کے نزدیک۔ مِلحُہ علی ذیلہ کا معنی ہے وہ ناشکرا ہے، احسان ناشناس ہے۔ ماءٌ مِلْحٌ: کھاراپانی، اسے کبھی مالح بھی کہتے ہیں۔ المَلَح: سیاہی مائل سفیدی۔ بہت نیلاہٹ، نیلگونی۔ المُلحَۃ: سیاہی مائل سفید، سخت، نیلگون، برکت۔ المِلحَۃ: کھاری (کہا جاتا ہے بئرٌ مِلحَۃٌ: کھاری کنواں) حرمت، معاہدہ۔ کہا جاتا ہے بینھما مِلحَۃ: ان دونوں کے درمیان معاہدہ ہے۔ المَلحَۃ: اسم مرۃ، سمندر کی گہرائی۔ المِلاح: کشتی یا جہاز چلانے والی ہوا، نیزے کا پھل۔ المَلاحۃ: نمکین ہونا۔ المِلاحۃ: ملاحی، جہاز رانی، سمندروں، دریاؤں اور فضاء میں سفر کا فن۔ کہا جاتا ہے مِلاحۃٌ نھریۃٌ و ملاحۃٌ جوّیۃ: دریائی جہاز رانی، فضائی جہاز رانی۔ المَلّاح: نمک کا سوداگر یا مالک، ملاح، کشتی بان ـــ عند العامۃ: رات کو پڑنے والا پالا۔ مَلّاحُ الجوّ: ہواباز، طیارچی۔ المُلّاح واحدہ مُلّاحۃ (ن): ایک نبات۔ المَلّاحَۃ: نمک کی کان، وہ جگہ جہاں نمک فروخت کیا جاتا ہے۔ المُلاحِیّ و المُلّاحِیّ: سفید لمبے انگور، ایک قسم کا انجیر۔ المِلاحِیَۃ: جہاز رانی کا پیشہ۔ المُلُوحَۃ (مص): نمکینی۔ المَلِیح من الماء: کھاراپانی۔ سمکٌ مَلِیح: نمک لگا کر خشک کی ہوئی مچھلی۔ ابُو مُلَیح (ط): ایک قسم کا کھانا۔ عوام اسے فتّوش کہتے ہیں۔ الأَمْلَح: شبنم۔ ـــ جمع مُلْح: سیاہ و سفید رنگ والا۔ کبش اَمْلَح: سیاہ مینڈھا جس کے بالوں پر سفیدی ہو۔ المَلْحاء جمع مَلْحاوات: أملح کا مونث۔ سیاہ و سفید رنگ والی، بڑی پلٹن۔ المَمْلَحۃ: نمک کی کان۔ المِملَحۃ: نمک دان۔ المُتَمَلِّح: نمک کا تاجر یا مالک۔

۲- مَلَحَ -مَلْحًا الرجلَ: کی غیبت کرنا۔

۳- مَلُحَ -مَلَاحَۃً و مُلُوحَۃً: خوبصورت ہونا صفت مَلِیح و مُلَاحٌ و مُلَّاحٌ۔ مَلَّحَ و أَمْلَحَ المتکلّمُ: عمدہ کلام کرنا۔ تَمَلَّحَ: کہا جاتا ہے: فلانٌ یتظرّف و یتملّح: فلاں شخص زندہ دلی ظاہر کرتا ہے اور بذلہ سنج بنتا ہے۔ اِسْتَمْلَحَ الشَّیءَ: کو عمدہ پانا یا سمجھنا، تعجب سے کہا جاتا ہے ما أَمْلَحَہُ و ما أُمَیْلِحَہُ: وہ کتنا خوبصورت ہے، اچھا ہے۔ المُلَح: عمدہ باتیں۔ المِلح جمع مِلح و مِلحَۃ و مِلاح و امْلاح: خوبصورتی، علم، علماء۔ المُلحَۃ: عظمت۔ مُلَح کا واحد، مزےدار اور عمدہ بات۔ المُلحَۃ: خوبصورت بات۔ المُلّاح جمع مُلّاحون: خوبصورت۔ المَلاحۃ: خوبصورتی۔ رجُلٌ مُلّاح جمع مُلّاحون: ظریف، خوبصورت آدمی۔ المَلِیح م مَلِیحَۃ جمع مِلاح و امْلاح: خوبصورت، ظریف خوش مزاج۔ الأملح جمع مُلح: اسم تفضیل۔ الأُمْلُوحَۃ من الکلام جمع أَمَالِیح: اچھا عمدہ کلام۔

۴- اِمْتَلَحَ: جھوٹ سچ ملانا۔ اِمْلاحّ النخلَ: کی کچی کھجور کا سرخ و زرد ہونا۔

۵- المِلاح: برقعہ، تھیلا۔ المَلْحاء جمع مَلْحاوات: درخت جس کے پتے گر گئے ہوں۔

○ مَلَحَ ـَـ، مَلُحَ ـُـ مُلُوحًا و مُلُوحَۃً و مَلَاحَۃً: نمک نمکین یا کھاری ہونا یا ہوجانا۔ مَلُحَ ـُـ مَلاحَۃً و مُلُوحَۃً: خوبصورت ہونا، خوبرو ہونا، حسین ہونا، شکیل ہونا، عمدہ ہونا، نفیس ہونا۔ مَلَّحَ ہ: میں نمک ڈالنا، پر نمک لگانا، نمک چھڑکنا، کو نمک لگا کر خشک کرنا، کو نمک لگا کر محفوظ کرنا، کو نمک لگا کر سکھانا۔ أَمْلَحَ: نمک یا نمکین یا کھاری ہونا۔ اِسْتَمْلَحَ ہ: کو خوبصورت، حسین عمدہ یا پر لطف یا ظرافت بھرا پانا۔ مِلْح (مذکر ومونث) جمع أَمْلاح و مِلاح: نمک، بارود (gun powder)، پھبتی، لطیفہ، حاضر جوابی، ذہانت، ذہن، بذلہ سنجی، عقل، سمجھ، زندہ دلی۔ مِلح انکلیزی: کڑوا نمک، معدنی نمک (epsum salt)۔ مِلح البارود: شورہ، قلمی شورہ (saltpetre)، بارود (gunpowder)۔ مِلح النشادر: نشادر کی گیس، امونیا گیس۔ امْلاح مَعْدَنِیۃ: معدنی نمک۔ مِلحی: نمک، نمکین کھاری، شورہ دار۔ مِلحَۃ: معاہدہ، عہد و پیمان، پابندی، قول و قرار۔ مُلحَۃ جمع مُلَح: پر لطف کہانی، بے ربط قصہ، پھبتی، لطیفہ۔ مَلّاح: ملاح، جہاز ران، ماہر جہاز ران، مراکشی شہروں کا اقلیتی باشندہ۔ مَلاحَۃ: خوبصورتی، حسن، جمال، دلکشی، خوش وضعی، مہربانی، شفقت، دوستانہ، سلوک، دل آویزی، نمکینی، کھاری پن۔ مَلّاحۃ جمع مَلّاحات: کھاری چشمہ، نمک بنانے کا گڑھا یا کارخانہ یا نمک بنانے کی جگہ، نمک کی کان، نمک بنانے کا تہ خانہ۔ مِلاحَۃ: جہاز رانی، جہاز پر سامان کی لدائی۔ مِلاحۃ تجاریۃ: بحری جہازوں کے ذریعے سامان کی نقل و حمل۔ مِلاحۃ جویۃ: ہوا بازی۔ مِلاحۃ داخلیۃ: اندرون ملک جہاز رانی۔ مِلاحۃ نھریۃ: دریاؤں کے ذریعہ آمدورفت۔ صالح للملاحۃ: جہاز رانی کے قابل۔ مِلاحِی: جہاز رانی سے متعلق سمندری، بحری۔ مُلُوحۃ: نمکینی، کھاری پن، نمک جیسا ذائقہ۔ مَلِیح جمع مِلاح و امْلاح: نمکین، کھاری، نمک ڈالا ہوا، خوبصورت، حسین، جمیل، خوبرو، شکیل، عمدہ، خوشگوار، خوش اطوار، مہربان، بذلہ سنج، پر لطف، ظرافت بھرا۔ اُمْلُوحۃ جمع اَمَالِیح: مذاق، ہنسی، لطیفہ، قصہ، حکایت۔ مَمْلَحۃ جمع مَمَالِح: نمک بنانے کا گڑھا، کارخانہ یا نمک بنانے کی جگہ، کھاری چشمہ، نمک بنانے کا تہ خانہ۔ مَوَالِح (مالحۃ کی جمع): ترش پھل، گری دار پھل، مونگ پھلی، بادام وغیرہ جن میں نمک ملایا گیا ہو۔ مَمْلُوح: نمک ڈالا ہوا، نمکین، کھاری۔ مُمَلَّح: نمک ڈالا ہوا۔ مُسْتَمْلَح: ذہین، تیز طبع، روشن، چمکدار، ہوشیار، دلچسپ۔

ملخ: امَلَخَ -مَلْخًا الشیءَ: ہاتھ یا دانت سے پکڑ کر کھینچنا۔ تَمَلَّخَ الشیءَ: کو نکالنا۔ اِمتلخ الشیءَ: کو اکھیڑنا، کھینچنا، اتارنا، نکالنا ـــ یدہُ من القابض

علیہ: پکڑنے والے سے اپنا ہاتھ کھینچ لینا۔۔۔۔ السیفَ: جلدی سے تلوار سونت لینا۔ کہا جاتا ہے: مرّ برمح مرکوز فامتلخهُ: وہ زمین میں گڑے ہوئے نیزے کے قریب سے گزرا تو اسے زمین سے باہر نکال لیا۔ المَلِیخ: کمزور، ضعیف۔

۲۔ مَلَخَ ـَ مَلْخًا الفرسُ: گھوڑے کا کھیلیں کرنا۔۔۔۔ فی الباطل: فضول کام میں مشغول ہونا۔۔۔۔ مَالَخَ مِلاخًا و مُمالخةً: آپس میں کھیلنا، چاپلوسی اور خوشامد کرنا۔ المَلّاخ: بڑا چاپلوس بڑا خوشامدی۔

۳۔ مَلَخَ ـَ مَلْخًا الطعامُ: کھانے کا خراب ہونا۔ مَلُخَ ـُ مَلاخةً الطعامُ: کھانے کا خراب ہونا۔ تَمَلَّخَ الشیءُ: چیز کا بگڑ جانا، خراب ہو جانا۔ المَلِیخ: خراب کھانا وغیرہ، بے مزہ (چیز)۔ مُمْتَلَخُ العقل: پاگل، عقل سے محروم۔

۴۔ مَلَخَ ـَ مَلْخًا الرجلُ: تیز چلنا، بھاگ جانا۔ عبدٌ مَلّاخ: بہت بھاگنے والا غلام۔

۵۔ المُلُوخِیَّة (ن): ایک قسم کی نباتات۔

ﺽ مَلَخَ ـَ مَلْخًا ہ: کو باہر نکالنا، کھینچنا، کو پھاڑ لینا، (جوڑ) کو زور کا جھٹکا دینا، مروڑ دینا، جوڑ الگ کر دینا، اکھاڑنا، اتار دینا۔ اِمْتَلَخَ ہ: کو باہر نکالنا، کھینچنا، کا عطر نکالنا۔ مَلِیخ: بے لطف، بے مزہ، بے ذائقہ، پھیکا، بے لذت، روکھا پھیکا، بے نمک۔ مُلُوخِیَّة: ایک جڑی بوٹی، اس کا گاڑھا شوربہ یا یخنی۔

ملد: مَلَدَ ـَ مَلْدًا الشیءَ: کو کھینچنا۔ مَلِدَ ـَ مَلَدًا الغصنُ: ٹہنی کا ہلنا، نرم ہونا۔ مَلَدَ الادیمَ: کھال (جلد) کو نرم کرنا۔۔۔۔ الریُّ الغصنَ: بارش یا آبپاشی کا ٹہنی کو نرم کرنا۔ المَلَدُ جمع أَمْلاد: جوانی، نرمی، نزاکت۔ المَلَدان: ٹہنی کا ہلنا اور نرم ہونا۔ المَلْد و الأَمْلَد و الأُمْلُد و الأُمْلُود و الإِمْلِید و الأُمْلُدان و الأُمْلُدانی: نرم و نازک انسان یا ٹہنی۔ کہا جاتا ہے: شابٌ أُمْلُود و شبانٌ أمالید: نرم و نازک نوجوان (واحد و جمع)۔ المَلْداء جمع مُلْد: الأَمْلَد کا مؤنث۔ کہا جاتا ہے: امرأةٌ مَلْداء و أُمْلُود و أُمْلُودة و أُمْلُدانیة: نرم و نازک عورت۔

ﺽ مَلِدَ ـَ مَلَدًا: نرم و نازک ہونا (خصوصا ٹہنی کا)۔ اَمالید: نرم و نازک ٹہنیاں، شاخیں۔ أَمْلَد م مَلْداء: نرم و نازک، لچکدار۔

ملذ: ۱۔ مَلَذَ ـُ مَلْذًا فلانًا: کو نیزہ مارنا۔۔۔۔ الفرسُ: گھوڑے کا تیز دوڑنا۔

۲۔ مَلَذَ ـُ مَلْذًا الرجلُ: جھوٹا ہونا، جھوٹ بولنا۔ مَلْذًا و مَلاذةً الرجلَ: کو صرف اچھی باتوں سے خوش کرنا اور کر کے نہ دکھانا۔ سے زبانی جمع خرچ کرنا۔ مَلِذَ ـَ مَلَذًا الظلامُ: اندھیرا گھپ ہونا۔ الرجلُ: منافقانہ طرز والا ہونا۔ الأَمْلَذ و المَلَذان و المَلَذانیّ و المَلاذیّ و المَلاذ و المِلْوَذ: منافق، جھوٹا آدمی۔

ملز: ۱۔ مَلَزَ ـِ مَلْزًا: پیچھے رہنا۔ اِمَّلَزَ عنه: سے پیچھے رہنا۔

۲۔ مَلَزَ ـُ مَلْزًا بالشیءِ: کو لے جانا۔ مَلَزَهُ عنه: کو سے چھڑانا۔۔۔۔ الشیءُ عَنِّی: چیز کا مجھ سے جاتا رہنا۔ أَمْلَزَ و اِمْتَلَزَهُ: کو اچک لینا، چھین لینا، لیجانا۔ تَمَلَّزَهُ: کو چھین لینا، اچک لینا، لیجانا۔۔۔۔ منه: سے چھٹکارا پانا۔ اِنْمَلَزَ و اِمَّلَزَ منه: سے بچ نکلنا، خلاصی پانا۔ المَلِز من الرجال: مضبوط، گٹھا ہوا آدمی۔ المَلّاز: بہت اچکنے والا۔ (ح): بھیڑیا۔

ملس: ۱۔ مَلَسَ ـُ مَلْسًا الشیءَ: کو جڑ سے اکھیڑ کر نکالنا۔۔۔۔ الرجلَ بلسانه: سے چاپلوسی کرنا، کی خوشامد کرنا۔۔۔۔ الإبلَ: اونٹوں کو تیز ہانکنا۔ مَلِسَ ـَ و مَلُسَ ـُ مُلُوسةً و مَلاسةً: ملائم اور چکنا ہونا صفت أَمْلَس۔ مَلَّسَهُ من الامر: کو کسی کام یا بات سے چھڑانا۔۔۔۔ الشیءَ: کو ملائم اور چکنا کرنا۔۔۔۔ الارضَ: زمین کو ہموار کرنا۔ أَمْلَسَتِ الشاةُ: بکری کی اون کا جھڑ جانا۔ تَمَلَّسَ: نرم و چکنا ہونا۔۔۔۔ من بین القوم: لوگوں میں سے نکل جانا۔۔۔۔ من الشراب: نشہ سے ہوش میں آنا۔۔۔۔ من الامر: سے نکل جانا، بچ نکلنا، سے چھٹکارا پانا۔ اِمْتَلَسَ الشیءَ: کو اچک لینا۔ اُمْتُلِسَ بصرُهُ: نگاہ جاتی رہنا۔ اِنْمَلَسَ و اِمَّلَسَ من الامر: معاملہ وغیرہ سے بچ نکلنا، خلاصی پانا۔ اِمْلاسَّ: نرم و چکنا ہونا۔۔۔۔ من الامر: معاملہ سے خلاصی و رہائی پانا۔ المَلَس جمع مُلُوس و أَمْلاس و جج أَمالیس: ہموار جگہ۔ المَلَسَی: بہت تیز رفتار اونٹنی۔ کہا جاتا ہے: بایعَهُ المَلَسَی: اس نے اس سے ایسا معاہدہ کیا جس سے ذمہ داری کا کوئی تعلق نہیں۔ المَلّاسة و المِمْلَسة: زمین برابر کرنے کی لکڑی، کھانچے دار سراون۔ الأَمْلَس م مَلْساء: نرم، چکنا۔ المَلْساء: آسانی سے نگلی جا سکنے والی شراب۔ الألفُ المَلْساء: نرم الف جیسے کتاب میں۔ سنة مَلْساء جمع أَمالِس و أمالیس: خشک سال۔ المَلِیس: نرم، چکنا۔ الإِمْلِیس و الإِمْلِیسة جمع أمالیس و أمالس (شاذ): ریگستان، بے برگ گیاہ میدان۔

۲۔ مَلَسَ ـَ مَلْسًا و أَمْلَسَ الظلامُ: گھٹا ٹوپ اندھیرا ہونا۔ مَلْسُ الظلام: بہت اندھیرا جو مغرب اور عشاء کے درمیان ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے: جاءنی مَلْسَ الظلام: وہ مغرب اور عشاء کے درمیان اندھیرے کے وقت میرے پاس آیا، نصب ظرفیت کی وجہ سے ہے۔ المُلَیْساء: مغرب اور عشاء کے درمیان کا وقت، نصف النہار۔

ﺽ مَلِسَ ـَ و مَلُسَ ـُ مَلاسةً و مُلُوسةً: ہموار ہونا، برابر ہونا، مسطح ہونا، چکنا اور صاف ہونا۔ مَلَّسَ ہ: کو ہموار کرنا، برابر کرنا، مسطح کرنا، چکنا کرنا، صاف کرنا، کو پھسلنے والا بنانا۔۔۔۔ علی: پر ہاتھ گزارنا، کو ہاتھ سے صاف کرنا، جھاڑنا، پر ہاتھ پھیرنا، کو تھپکنا، سہلانا، پچکارنا۔ تَمَلَّسَ: ہموار ہو جانا، چکنا اور صاف ہو جانا، پھسلنا، سرکنا، کھسکنا، ٹٹولنا، آنکھ بچا کر نکل جانا، بچ نکلنا، فرار ہو جانا۔ اِنْمَلَسَ و اِمَّلَسَ: ہموار ہونا، پھسلنا، سرکنا، کھسکنا، بچ نکلنا، فرار ہو جانا۔ مَلَس: باریک خارجی لباس، عورتوں کے لباسوں کے لئے ریشمی کپڑا۔ مَلِس: ہموار، چکنا، صاف، نرم، گدگدا۔ مَلاسة: روانی، ملائمت چکناپن۔ ہمواری۔ أَمْلَس مونث مَلْساء جمع مُلْس: ہموار، چکنا، صاف، نرم، گدگدا۔

ملش: مَلَشَ ـُ مَلْشًا الشیءَ: کو ہاتھ سے ٹٹول کر ڈھونڈنا۔۔۔۔ الریشَ: پر اکھیڑنا، نوچنا، کھینچنا، توڑنا (سریانی عوامی زبان)۔ المالُوش جمع مَوالیش (ح): نباتات کی جڑوں کو کاٹنے والا کیڑا (عوامی زبان کا لفظ)۔

ملص: مَلَصَ ـَ مَلَصًا بسلحه: بیٹ کرنا، پاخانہ کرنا۔ مَلِصَ ـَ مَلَصًا الشیءُ من یده: چکناہٹ کی وجہ سے ہاتھ سے پھسل جانا۔ کہا جاتا ہے: مَلِصَت السمکة من یدی: مچھلی میرے ہاتھ سے پھسل کر نکل گئی۔۔۔۔ الرجلُ: بھاگ جانا۔ أَمْلَصَت الحامِلُ: حاملہ عورت کا حمل گرانا صفت مُمْلِص جمع مَمالِص۔۔۔۔ الشیءَ: کو پھسلانا۔ تَمَلَّصَ و اِنْمَلَصَ و اِمَّلَصَ منه: سے بچ نکلنا، چھوٹ جانا، خلاصی پانا۔۔۔۔ الشیءُ من یدی: چیز کا ہاتھ سے پھسل جانا۔ المَلُص: ننگا، عریاں۔ المَلَص (مص): پھسلنا۔ المَلِصُ من الحبال و نحوها: رسی وغیرہ جو پھسل جائے اور ہاتھ سے چھوٹ جائے۔ سمکة مَلِصة: ہاتھ سے پھسل کر نکل جانے والی مچھلی۔ المَلِیص: پھسلنے اور ہاتھ سے نکل جانے والی چیز، اسقاط شدہ بچہ۔ الأَمْلَص: تر و نرم رجلٌ أَمْلَصُ الرأس: گنجے سر والا۔ المِمْلاص: وہ

عورت جس کو اسقاط کی عادت ہو۔المُمْلِص: اسقاط شدہ بچہ۔

۞ مَلِصَ ۔مَلَصًا: پھسلنا، سرکنا، کھسکنا، چپکے سے نکل جانا، فرار ہوجانا۔۔۔۔۔من/عن: سے چھٹکارا پانی، خلاصی پانا، سے آزاد ہونا۔تَمَلَّصَ من: سے آزاد ہونا، پہلوتہی کرنا، بچنا، سے جھکائی دیکر نکل جانا، بچنا، کوتال جانا، پی جانا۔مَلِص: ہموار، چکنا، نرم، ملائم، پھسلنی، رپٹنی (رپٹنی سطح وغیرہ)۔مَلِیص: ہموار، نرم ملائم، چکنا، پھسلنی، رپٹنی (سطح وغیرہ)، اسقاط شدہ بچہ، پیدائشی مردہ بچہ۔تَمَلُّص: پھسلنا، فرار ہونا، فرار۔

ملط: ا۔مَلَطَ ۔مَلْطًا الحائطَ: دیوار کو مٹی سے لیپنا۔۔۔۔۔الشعرَ: بال مونڈنا۔۔۔۔۔ت الحاملُ جنینَها: حاملہ کا ادھورا بچہ گرانا۔۔۔۔و مَلُطَ ۔مُلُوطًا الغلامُ: لڑکے کا مخلوط النسل ہونا۔مَلِطَ ۔مَلَطًا و مُلْطَةً: بے بال کے جسم والا ہونا۔مَلَّطَ الحائطَ: دیوار کو مٹی سے لیپنا۔مَالَطَ مُمَالَطَةً ہٗ: سے خلط ملط ہونا، کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا، کا ہم صحبت ہونا۔أَمْلَطَ ت الحاملُ جنینَها: ناتمام بچہ گرانا (حاملہ کا)۔۔۔۔۔ریشُ السهمِ: تیر کے پروں کا گرجانا۔۔۔۔۔الرجلُ: محتاج ہونا، غریب و مفلس ہونا۔تَمَلَّطَ الشیءُ: ملائم ہونا۔۔۔۔۔السهمُ: تیر کا بے پر ہونا۔اِمْتَلَطَ الشیءَ: چیز کو اچک لینا، چھین لینا۔المِلْط جمع أَمْلاط و مُلُوط: برا آدمی، بددیانت، بے ایمان شخص، گمنام نسب والا۔المِلاط جمع مُلُط: لپائی کا گارا۔الأَمْلَط ۔مُلْط: بے بال جسم والا۔سهمٌ أَمْلَطُ: بے پر تیر۔المَلِیط: جس کے جسم پر بال نہ ہوں۔رحم مادر کا بچہ جس کے جسم پر بال نہ ہوں۔سهمٌ مَلِیط: بے پروں کا تیر۔المِمْلاط من النوق: بچہ گرانے کی عادی اونٹنی۔

۲۔مَلَطَ الشاعرُ: شاعر کا آدھا بیت پڑھنا اور دوسرے کا اسے پورا کرنا، ایک شاعر کا ایک مصرعہ پڑھنا اور دوسرے کا دوسرا مصرعہ ملا کر شعر پورا کرنا۔مَالَطَ مُمَالَطَةً: ایک شاعر کا ایک مصرعہ پڑھنا اور دوسرے کا دوسرا مصرعہ ملا کر شعر پورا کرنا۔

۞ مَلَطَ ۔مَلْطًا ہ: دیوار وغیرہ پر مٹی کا لیپ کرنا، دیوار پر گارے کا پلاسٹر کرنا، کو گارے یا مسالے سے جوڑنا: ۔۔۔۔۔ہ: (بال) مونڈنا۔مَلَّطَ ہ: دیوار وغیرہ کو مٹی سے لیپنا، دیوار پر گارے کا پلاستر کرنا، کو گارے یا مسالے سے جوڑنا۔مَلْط: مادرزاد ننگا، ننگ دھڑنگ۔مِلْط جمع أَمْلاط و مُلُوط: بے آبرو، ذلیل، بے شرم، بے عزت، موجب رسوائی، زبوں، شرمناک، بدمعاش، لچا، شہدا، غنڈہ، بدذات۔خِلْط مِلْط یا خَلْط مَلْط: گڈمڈ، خلط ملط، بے ترتیب، افراتفری میں، پراگندہ، الجھن میں۔مِلاط جمع مُلُط: گارا، چونے کا مسالہ۔المَلِیط و أَمْلَط جمع مُلْط: بے بال، گنجا۔مَالِطَة: مالٹا ایک ملک کا نام۔مَالِطی: مالٹا کا، مالٹا کا باشندہ۔

ملع: ا۔مَلَعَ ۔مَلْعًا ۔مَلْعًا الشاةَ: بکری کی کھال اتارنا۔عوام کہتے ہیں مَلَعَ الشیءَ: اس نے چیز کو پھاڑ ڈالا۔۔۔۔۔الفصیلُ أُمَّهٗ: بچہ کا اپنی ماں کا دودھ پینا۔أَمْلَعَ و انْمَلَعَ ت الناقةُ: اونٹنی کا تیز دوڑنا۔اِمْتَلَعَ الشاةَ: بکری کی کھال اتارنا۔۔۔۔۔الشیءَ: چیز کو اچک لینا، چھین لینا۔۔۔۔۔ت الناقةُ: اونٹنی کا تیز دوڑنا۔المَلْع (مص): کہا جاتا ہے نَحْمُ علیه مَلْع واحد: وہ سب اس کے خلاف متفق ہیں۔المَلاع: بنجر بیابان۔جملٌ مَلُوع م مَلُوع: تیز رفتار اونٹ۔عُقَابٌ مَلُوعٌ: جلد جھپٹنے والا اعقاب۔المَلِیع: بنجر بیابان۔۔۔۔۔جمع مُلُع: تیز رفتار اونٹنی یا گھوڑا۔المَیْلَع: ادھر ادھر ہلنے والا، تیز رفتار اونٹنی یا گھوڑا۔

۲۔المَیْلَع: طویل لمبا، دراز۔

ملغ: مَالَغَ مُمَالَغَةً ہٗ بالکلام: سے ناشائستہ کلام کے ساتھ مذاق کرنا۔تَمَلَّغَ فی کلامِه: گفتگو میں اپنے آپ کو بے وقوف ظاہر کرنا۔تَمَالَغَ به: سے تمسخر کرنا، کا مذاق اڑانا، پر ہنسنا، کی ہنسی اڑانا۔المِلْغ جمع أَمْلاغ و المالِغ جمع مُلاّغ۔ والأَمْلَغ م مَلْغاء جمع مُلْغ: احمق فحش کلامی کرنے والا۔المَلُوغة: بے وقوفی، فحش کلامی۔

ملق: ا۔مَلَقَ ۔مَلْقًا الشیءَ: کو نرم کرنا، ملائم کرنا۔۔۔۔۔الشیءَ: کو مٹانا۔۔۔۔۔الثوبَ: کپڑے دھونا۔۔۔۔۔الولدُ أُمَّهٗ: بچہ کا اپنی ماں کا دودھ پینا۔مَلِقَ ۔مَلَقًا الخاتمُ فی الاصبع: انگوٹھی کا انگلی میں ڈھیلی ہونا۔۔۔۔۔ذ و مَلِقَ لهٗ و مالَقَهٗ: کی چاپلوسی کرنا، خوشامد کرنا۔مَلَّقَ الارضَ او الحائطَ: زمین یا دیوار کو ہموار کرنا۔أَمْلَقَ: مال خرچ کر ڈالنا، مفلس ہوجانا۔۔۔۔۔الدهرُ مالَه: زمانے کا مال کو ہاتھ سے نکال دینا، کنگال کرنا۔۔۔۔۔الثوبَ: کپڑے دھونا۔۔۔۔۔منه: کے ہاتھ سے نکل جانا۔تَمَلَّقَ تَمَلُّقًا و تِمِلاّقًا الرجلَ و للرجلِ: کی چاپلوسی کرنا، خوشامد کرنا۔۔۔۔۔تِ المرأةُ العِلْكَ بفیها: عورت کا گوند کو چبانا۔اِمْتَلَقَ الشیءَ: چیز کو نکال دینا۔اِنْمَلَقَ: نرم اور چکنا ہونا۔۔۔۔۔منه: کے ہاتھ سے نکل جانا۔۔۔۔۔الخضابُ: خضاب کا نرم و چکنا ہونا اور جاتا رہنا۔اِسْتَمْلَقَ الولدُ أُمَّهٗ: بچے کا ماں کا دودھ پینا۔اِمَّلَقَ: نرم اور چکنا ہونا۔۔۔۔۔منه: ہاتھ سے نکل جانا۔المالَق: ہنگا، زمین ہموار کرنے کا آلہ۔المَلَق (مص): دوستی، بڑی مہربانی، دعاء، ہموار زمین۔المَلِق: کمزور۔۔۔۔۔و المَلاّق: بڑا خوشامدی، چاپلوس۔المَلَقَة: چکنا پتھر۔المِمْلاق: سخت غریب، بہت چاپلوس اور خوشامدی۔المِمْلَق و المِمْلَقَة: سہاگہ، زمین ہموار کرنے کا چوڑا پھٹا جسے بیل کھینچتے ہیں۔

۲۔مَلَقَ ۔مَلْقًا الرجلُ: تیز چلنا۔المَلَق: دوڑ میں نفاست اور تیز رفتاری۔کہا جاتا ہے لِهٰذا الفرس مَلَق: یہ گھوڑا دوڑ میں نفیس اور تیز ہے۔فرسٌ مَلِقٌ م مَلِقَة: گھوڑا جس کے دوڑنے پر اعتماد نہ کیا جا سکے، بڑا مہربان۔المَلِیق: تیز رفتار۔کہا جاتا ہے رَجُلٌ او فرس مَلِیق: تیز رفتار مرد یا گھوڑا۔

۳۔مَلَقَ ۔مَلْقًا و مَلَّقَ ہ بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا۔

۞ مَلِقَ ۔مَلَقًا ہ: کی خوشامد کرنا۔مَلَّقَ ہٗ: کی خوشامد کرنا۔۔۔۔۔ہ: کو ہموار کرنا، کی سطح ہموار کرنا۔مَالَقَ ہٗ: کی خوشامد کرنا۔أَمْلَقَ: غریب اور مفلس ہوجانا۔تَمَلَّقَ ل/ إلی/ہ: کی خوشامد کرنا۔مَلِق و مَلاّق: خوشامدی، چاپلوس۔مَلَقَة جمع مَلَقات و أَمْلاق: مصری میل، کوس، تقریباً ایک گھنٹہ چلنے میں طے ہونے والا فاصلہ۔مِمْلَقَة: سطح ہموار کرنے والا آلہ۔تَمْلِیق و تَمَلُّق: خوشامد، چاپلوسی۔

ملك: ا۔مَلَكَ ۔مَلْكًا و مُلْكًا و مِلْكًا و مَلَكَةً و مَمْلَكَةً و مَمْلِكَةً و مَمْلُكَةً الشیءَ: کا مالک ہونا۔۔۔۔۔علی القوم: پر غالب ہونا۔۔۔۔۔علی فلان أمرَهٗ: کے معاملہ پر غالب ہونا۔۔۔۔۔نفسَهٗ: اپنے اوپر قابو رکھنا۔۔۔۔۔المرأةَ: عورت سے نکاح کرنا۔۔۔۔۔مَلْكًا العجینَ: آٹے کو اچھی طرح گوندھنا۔مَلَّكَ ہٗ الشیءَ: کو کسی چیز کا مالک بنانا۔۔۔۔۔العجینَ: آٹے کو اچھی طرح گوندھنا۔۔۔۔۔القومُ فلانًا علیهم: فلاں کو اپنا بادشاہ بنانا۔۔۔۔۔ہٗ امرأةً: کا کسی عورت سے نکاح کرنا۔۔۔۔۔فلانًا أمرَهٗ: کو اس کے حال پر چھوڑ دینا۔مُلِّكَتِ المرأةُ امرَها: عورت کو طلاق کا اختیار دیا جانا۔أَمْلَكَ ہٗ الشیءَ: کو کا مالک بنانا۔۔۔۔۔القومُ فلانًا علیهم: قوم کا کسی کو اپنا بادشاہ بنا لینا۔۔۔۔۔فلانًا أمرَهٗ: کو اس کے حال پر چھوڑنا۔۔۔۔۔ہٗ المرأةَ: کا عورت سے نکاح کرا دینا۔تَمَلَّكَ الشیءَ: کا مالک ہونا۔۔۔۔۔علی القوم: قوم کا بادشاہ بن جانا۔تَمَالَكَ عن کذا: سے اپنے آپ کو روکے رکھنا۔کہا جاتا ہے ما تَمَالَكَ أَنْ فعلَ

و عن ان فَعَلَ ذلك: وہ اپنے آپ کو یہ کام کرنے سے نہ روک سکا۔امْتَلَكَ الشیء: کا مالک ہونا۔ المَالِك (فا) جمع مُلّك و مُلّاك: بادشاہ۔المَلْك ج مُلُوك و أَمْلَاك: بادشاہ۔المُلْك جمع أمْلاك و مُلُوك: ملکیت، عظمت واقتدار، تھوڑا پانی۔المِلْك (مص): کہا جاتا ہے مالہ مِلْكٌ: وہ کسی چیز کا مالک نہیں ہے۔ھذا مُلْكُ یمینی: وہ میری ملکیت ہے اور میرے زیر تصرف ہے۔لیس له مِلْكٌ: اس کے پاس پانی نہیں ہے۔اعطانی من ملکِهِ: اس نے مجھے وہ چیز دی جو اس کے اختیار میں ہے۔طَالَ ملکُهُ: اس کی غلامی طویل ہے۔مِلْكُ الطریق: راستہ کا بیچ (امثلہ بالا میں ہر سہ حرکات جائز ہیں)۔ مُلْكُ الدابة: واحد مِلاك: چوپایوں کی ٹانگیں۔ مالهُ مُلْكٌ: وہ کسی چیز کا مالک نہیں۔المَلَك: فرشتہ، ملکیت۔مالهُ مَلَكٌ: وہ کسی چیز کا مالک نہیں۔الماءُ مَلَكُ أمرٍ: پانی پر ہر بات کا انحصار ہے کیونکہ جب کسی قوم کے پاس پانی ہو تو وہ اپنے معاملات کے مالک ہوتی ہے۔المَلِك جمع مُلُوك و أمْلَاك: اللہ تعالیٰ، بادشاہ، کسی امت، قبیلہ یا ملک کا صاحب اقتدار شخص۔المَلَاك: اقتدار۔مَلَاكُ الامر: سہارا، سرمایہ۔بقا۔القلب مَلَاك الجسد: دل جسم کا سہارا ہے۔—— جمع مَلائِکه و مَلائِك مَلْأَك کا مخفف، فرشتہ۔المِلَاك: مٹی —— فی اصطلاح الحکومات: اپنے مناصب پر مستحکم لوگوں کی جماعت۔ کہا جاتا ہے اُدْخِلَ فلان فی مِلاك الجیش او فی المِلاك الحکومی: فلاں کو فوج یا حکومت کے شعبہ میں شامل کیا گیا۔مِلَاكُ الامر: سہارا، سرمایہ، بقا۔المَلْكَة و المُلْكة: ملکیت۔المَلَكة: ملکیت (کہا جاتا ہے ھو مَلَكَةُ یمینی: میں اس کا مالک ہوں) قابلیت، ملکہ، عادت، مہارت۔مثلاً کہا جاتا ہے عند فلان مَلَكَةُ النقد: تنقید نگاری فلاں شخص کا ایک ملکہ ہے۔مَلِكَةُ النحل: شہد کی مکھیوں کی ملکہ۔المَلاکة والمِلاکة و المُلُوکة: ملکیت، حق ملکیت۔المَلَكُوتُ: بادشاہی۔سلطنت۔ المَلَكُوتُ السماوی: آسمان میں قدسیوں کی رہائش گاہ (سریانی لفظ)۔المَلَكی م مَلَكِیَّة: شاہی۔المَلَكِیُّون: شام کے مسیحیوں کا نام جو خلقیدونی مجلس کی قرار دادوں کے زیر نگین بنائے گئے۔ان میں سے ایک شاخ ۱۸ صدی میں کیتھولک چرچ میں شامل ہو گئی دوسری شاخ ارتھوڈکس رومی تھے۔المَلِیك جمع مُلَكاء: بادشاہ۔الأُمْلُوك: اسم

جمع بمعنی مُلوک ہے۔المَمْلَكَة و المَمْلُكه جمع مَمَالِك: شاہی شان شوشوکت، حکومت کے زیر نگیں ملک، بادشاہی۔المَمْلُوك (مفع) جمع مَمَالیك: غلام۔مَمَالِيكُ مصر: یہ ترک چرکس اور مغل غلام تھے۔ایوبیوں نے عسکری خدمت میں ان سے مدد لی۔ ان کے بعض زعماء نے حکومت اور اقتدار حاصل کر لیا اور مصر میں بحری اور برجی ممالیک کے خاندانوں کی بنیاد رکھی۔

۲۔المُلْك: پھلی دار پودوں کے بیج۔ابُو مالِك: بھوک یا بڑھاپا۔مالفكٌ الحزینُ: بگلا۔المُلَیْكَة: صحیفہ۔ الأُمْلُوك (ح): ریگستان میں پایا جانے والا کیڑا جو چھپکلی سے مشابہ ہوتا ہے۔

(ض) مَلَكَ۔مَلْكًا و مُلْكًا و مِلْكًا ہ: کو قبضہ میں لینا، کام کام سنبھالنا، کا مالک بننا، کو حاصل کرنا، کو اکتساب کرنا، پر قبضہ کرنا، کو زبردستی لے لینا، کو ہتھیانا، پر اپنا قبضہ جمانا، کا قبضہ لینا، کا مالک ہونا، کو رکھنا، پر غلبہ یا تسلط رکھنا، پر کنٹرول رکھنا، کو قابو میں رکھنا، کا آقا ہونا۔ —— ہ/علی: پر حکومت کرنا، حکمرانی کرنا، پر اختیار سے کام لینا، پر صاحب اقتدار ہونا، کو قبضہ میں رکھنا، پر حکم چلانا —— ہ: کا اہل ہونا —— ہ: کے مساوی ہونا —— ہ/أن: کچھ کرنے کے قابل ہونا۔مَلَكَهُ الغیظُ: غصہ نے اسے گھیرے میں لے لیا، غصہ نے اس پر فتح پائی، غصہ نے اسے شکست دی۔ملك علیه جمیعَ مشاعِره: کے ہر خیال اور کام پر غلبہ یا تسلط رکھنا، کے ذہن پر سب سے اوپر ہونا۔ملك علیه حِسَّهَ: کے احساسات پر قبضہ کر لینا۔ملك علیه لُبَّهُ: کے دل کو پہلے ہی قبضہ میں لے لینا۔ملك علیه نفسَهُ: کی روح کو پکڑ لینا، کی سوچ پر غلبہ رکھنا یا تسلط رکھنا، کو سخت متاثر کرنا، کو جوش میں لانا، بھڑکانا، ابھارانا، برانگیختہ کرنا، اشتعال دلانا۔ملك علی نفسه أمرًها: اپنے آپ کو قابو میں رکھنا، غصہ قابو میں رکھنا۔ملك العینین من البُکاء: آنسو روکے رکھنا۔ملك نفسَهُ: اپنے آپ پر کنٹرول رکھنا، اپنے آپ کو قابو میں رکھنا۔لم یملك ان: وہ سے باز نہ رہ سکا، وہ اس سے بچ نہیں سکا، اسے کرنا پڑا۔ما ملکت (یملك) یمینهُ: اس کی دولت، اس کی جائداد، اس کی ملکیت، اس کا سب کچھ۔مَلَّكَ و أَمْلَكَ ہ: کو مالک بنانا —— ہ ہ: کو کے قبضہ میں دینا، کو کی ملکیت منتقل کرنا —— ہ ہ: کو کچھ منتقل کرنا، کو کچھ تفویض کرنا، دینا یا سونپنا، کو کے حوالے کرنا —— ہ علی: کو کا بادشاہ بنانا۔تَمَلَّكَ ہ: کا قبضہ لینا، کو سنبھالنا، کا قبضہ لینا، پر

قبضہ کرنا، کو زبردستی لے لینا، پر ہاتھ ڈالنا، کو تھامنا، پکڑنا، کا مالک ہونا، پر قابض ہونا —— علی: کا بادشاہ ہونا، فرمانروا رہونا ——: رائج ہو جانا، پھیلا ہوا ہو جانا، قائم، مستحکم، مضبوط، جما ہوا یا گڑا ہوا ہو جانا، عادت کا جڑ پکڑنا، مستحکم ہو جانا۔تَمَالَكَ ہ: احساس پر قابو پانا —— نفسه: اپنے آپ پر قابو پانا ——: اپنے آپ پر قابو رکھنا، اپنے آپ کو قابو میں رکھنا —— عن: سے احتراز کرنا، سے باز رہنا۔ما تَمَالَكَ عن: وہ سے بچ نہیں سکا، وہ سے باز نہیں رہ سکا۔اِمْتَلَكَ ہ: کا مالک ہونا، پاس ہونا، قبضہ میں ہونا، کو حاصل کرنا، جیتنا، کا مالک بننا۔اِمْتَلَكَ نَوَاصِیَ الشیء: کا مالک ہونا، پر حکومت کرنا، پر حکمرانی کرنا۔اِسْتَمْلَكَ ہ: کو اپنانا، کا مالک بن بیٹھنا، پر قابض یا متصرف ہونا، کا قبضہ لینا، پر قبضہ یا تسلط رکھنا، پر کنٹرول رکھنا، کا مالک ہونا، کو رکھنا، کو قابو میں رکھنا۔مُلْك: حکومت، فرمانروائی، اقتدار اعلیٰ، تسلط، غلبہ، حکمرانی، اثر، اقتدار، حاکمیت، بادشاہی، بادشاہت، شاہی اقتدار، ملوکیت، حق لگان داری، حق قبضہ، زمین برائے کاشت، حق قبضہ، ملکیت۔مِلْك جمع أمْلاك: ملکیت، جائداد، سب کچھ، سامان و مال منقولہ، دولت، زمینداری، ریاست تعلقہ، زرعی جائداد، غیر منقولہ جائداد جمع املاک: نو آبادیات، زمینیں، زمینی جائداد، زمینداریاں، تعلقے۔ أَمْلَاك أَمِیرِیَة یا املاك الحکومة: حکومت کی زمینیں۔مِلْك ثابت: زرعی جائداد، حقیقی جائداد، غیر منقولہ جائداد۔ملك منقول: ذاتی جائداد منقولہ جائداد، ذاتی ملکیت، منقولہ اسباب۔املاك مَبْنِیَة: ترقی یافتہ قطعات، غیر منقولہ جائداد کی ترقی یافتہ حالت۔صاحب الأمْلاك یا ذو الاملاك: مالک زمین۔ملك امیری: حکومت کی جائداد۔ملك مُطْلَق: عام یا عمومی جائداد۔ملك شائع: مشترکہ جائداد، مشترکہ ملکیت، مشترکہ لگان داری۔مَلِك جمع مُلُوك و أمْلاك: بادشاہ، فرمانروا، شہنشاہ۔مَلِكَة جمع مَلِكَات: ملکہ۔مَلِكَةُ الجمال: ملکہ حسن۔ مَلَك (برائے ملأك): فرشتہ۔ملك حارس: محافظ فرشتہ۔مُلْکِی: قبضہ سے متعلق، مالکانہ، حکومت کا غیر فوجی اہلکار ملکی۔بَدْلَة ملکِة: سول کپڑے۔ مُوَظَّف ملکی: سول سرونٹ۔مَلَکِی: شاہی، شاہانہ، حسین اور معصوم۔مَلَکِیة: بادشاہی، ملوکیت، بادشاہت، شاہی اقتدار۔مِلْکِیَة جمع مِلْکِیات: جائداد، ملکیت۔الملکیة الکُبریٰ: وسیع و عریض زرعی جائداد۔نَزْعُ الملکیة: ملکیت سے بیدخلی،

بے دخلی۔ مَلَكة جمع مَلَكَات: کردار کی خصوصیت یا طرۂ امتیاز، قدرتی افتادِ طبع، شوق، میلان، مناسبت، رجحان، رغبت، ملکہ، قابلیت، صلاحیت، استعداد، طبائع، جوہر، ذہانت، مہارت، ہنر۔ مَلَكُوت: قلمرو، بادشاہی، سلطنت، بادشاہت، شاہی اقتدار، حاکمیت، اقتدارِ اعلیٰ۔ مَلَكُوتُ السَّمٰوَات: آسمانی بادشاہت۔ مَلَكُوتِي: آسمانی، خدائی، الٰہی۔ مِلَاك و مَلَاك: بنیاد، لازمی بنیادی شرط۔ مِلَاك: منگنی، نسبت، منگنی کا تحفہ جو منگیتر اپنی مستقبل کی دلہن کو دیتا ہے۔ مَلَكِي: شاہی۔ مَلَكِيَّة: شاہی حکومت، ملوکیت پسندی، بادشاہی، بادشاہت، شاہی اقتدار، ملوکیت پسندی کا رجحان۔ مَالِك جمع مُلَّاك: مالک، زمین کا مالک، زرعی زمین والا، مالک یا مزارع، زرعی زمین کا مالک۔ كِبَارُ المُلَّاك: زمینوں کے بے بڑے مالک۔ مِلْكِي: نجی، پرائیویٹ۔ مَلِك جمع مُلُوك: شاہ، مالک۔ مَلِكَة: ملکہ، رانی۔ مَمْلَكَة جمع مَمَالِك: بادشاہت، شہنشائی، سلطنت، قلمرو، ریاست، ملک، شاہی اختیار، حاکمیت، اقتدارِ اعلیٰ۔ تَمْلِيك: انتقال ملکیت، ملکیت کی منتقلی، انتقال جائداد۔ تَمَلُّك: قبضہ لینا، قبضہ، ضبطی، قرقی، حق قبضہ، لگان داری، پٹہ، اجارہ، تسلط، غلبہ، کنٹرول، سرداری، حاکمی۔ تَمَالُك: ضبطِ نفس۔ اِمْتِلَاك: قبضہ لینا، قبضہ، ضبطی، حق قبضہ، لگان داری، پٹہ، اجارہ، غلبہ، تسلط، کنٹرول، سرداری، حاکمی۔ اِمْتِلَاكُ النَّفْس: ضبطِ نفس (self control)۔ اِسْتِمْلَاك جمع اِسْتِمْلَاكَات: تحصیل، حصول، اکتساب، دستیابی، تصرف، قبضہ، ضبطی۔ مَالِك جمع مُلَّاك و مُلْك: حاکم، مالک، قابض، رکھنے والا۔ مَالِكُ الحَزِين: بگلا۔ مَالِكِي: فقہ امام مالک کا پیرو، مَالِكِي — المَالِكِيَّة: مالکی مدرسہ فکر۔ مَمْلُوك لِ: کا ملکیتی، کے قبضہ میں، سے متعلق۔ جمع مَمَالِيك: سفید فام غلام۔ مَمْلُوك — غير مَمْلُوك: انفرادی قبضہ کے ناقابل۔ مُمَلِّك: منتقل کرنے والا، مُمْتَلَك: ملکیتی، زیرِ قبضہ جمع مُمْتَلَكَات: جائداد، زمینی جائداد، جاگیریں، املاک، اشیاءِ مقبوضہ، مال و دولت، مال و متاع، محکومی علاقے یا ملک، نوآبادیاں۔ مُمْتَلَكَات أميرية: حکومت کی جائداد۔ المُمْتَلَكَات المتقدة: جاگیریں۔

ملن: المَالِنْخُولِيَا: مالیخولیا، خفقان، وحشت، سودا (melancholia)۔

ملو ۱۔ مَلَا يَمْلُو مَلْوًا البعيرُ: تیز چلنا، دوڑنا۔ مَلّٰى هُ اللّٰهُ عُمْرَهُ: اللہ تعالیٰ کا کسی کی عمر دراز کرنا اور اس سے مستفید کرنا ـــــ هُ اللّٰهُ حَبِيبَهُ: اللہ تعالیٰ کا کسی کو اس کے محبوب سے تمتع کو طول دینا، جو نیا لباس پہنے اسے کہتے ہیں: ابليتَ جديدا و تمليت حبيبا: یہ لباس تمہارے ساتھ رہے اور تم محبوب سے متمتع ہوتے رہو۔ مُلِّيَ و تَمَلّٰى عمرَهُ: کی عمر دراز ہونا اور اس سے متمتع ہونا۔ ـــــ حبيبَهُ: محبوب سے عرصہ تک فائدہ اٹھانا۔ أَمْلٰى إِمْلَاءً اللّٰهُ فُلَانًا عُمْرَهُ: اللہ تعالیٰ کا کسی کی عمر دراز کرنا اور اس سے فائدہ اٹھانے دینا۔ ـــــ البعيرَ و للبعير: اونٹ کے پاؤں کے بندھن کو ڈھیلا کرنا۔ ـــــ اللّٰهُ الظالمَ و لَهُ: اللہ تعالیٰ کا ظالم کو مہلت دینا۔ ـــــ لَهُ في غَيِّهِ: کی گمراہی کے زمانہ کو دراز کرنا۔ ـــــ عليه الزمنُ: کیلئے زمانہ کا لمبا ہونا۔ المَلَا جمع أَمْلَاء: صحراء، وسیع زمین، زمانۂ دراز۔ المَلَاة جمع مَلًا: سنگریزوں کا بیابان۔ المَلَاوَة والمَلْوَة (بتثليث الميم) عرصہ۔ المَلَوَان واحد مَلًا: رات دن۔ المَلِيّ: زندگی کی مدت، زمانہ دراز۔ کہا جاتا ہے: انتظرته مليًّا: میں نے اس کا بہت عرصہ انتظار کیا۔ مَرَّ مَلِيٌّ من الليل: رات کے شروع سے تہائی رات گزری۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ اس کا معنی رات کا ایک ٹکڑا ہے۔ الإِمْلَاء (مص) جمع أَمَالٍ و أَمَالِيّ: مہلت دینا، تاخیر کرنا۔

۲۔ أَمْلٰى إِمْلَاءً عليه الكتابَ: سے کچھ لکھوانا۔ اِسْتَمْلٰى هُ الكتابَ: سے لکھوانے کی درخواست کرنا۔ الإِمْلَاء جمع أَمَالٍ و أَمَالِيّ: املا کئے ہوئے اقوال۔ الأَمَالِيّ: املا کئے ہوئے اقوال اور خلاصے۔ یہ إملاء کی جمع ہے جو أَمْلَى الكتاب کا مصدر ہے۔

۳۔ المَلَاء جمع أَمْلَاء: گرم راکھ۔

(ج) مَلّٰى هُ: کو سے عرصہ تک لطف اندوز کرنا (اللہ تعالیٰ کی طرف سے)۔ أملى على هُ: کو کچھ املا کرانا، سے کچھ لکھوانا۔ تَمَلّٰى هُ/ب/من: سے لطف اندوز ہونا۔ اِسْتَمْلٰى هُ: املا سے کچھ لینا۔ مَلًا جمع أَمْلَاء: کھلی زمین کا قطعہ۔ کھلا علاقہ یا ملک۔ لق و دق صحراء، سرد صحراء، ریگستان، بیابان۔ المَلَوَان: دن اور رات۔ مَلْوَة: ایک خشک پیمانہ۔ مَلِيّ: نسبتاً لمبا عرصہ۔ مَلِيًّا: لمبے عرصہ تک۔ إملاء: لکھوانا، املا کرنا۔ (ٹیلیفون پیغام کی) ترسیل۔ مِلَايَة جمع مِلَايَات (مُلَاءَة): چادر۔ مَلِيَة جمع مَلَايَا: بدو عورتوں کا لباس۔ مِلْيَار جمع مِلْيَارَات: ایک ہزار ملین۔ مِلِّيجرام: ملی گرام۔ جمع مِلِّيجرامات۔ مِلِّيم جمع مِلِّيمات و مَلَالِيم: مصر میں سب سے چھوٹی نظامِ زر کی وحدت۔ جو 1/1000 پونڈ کے برابر ہے۔ مِلِّيمتر جمع مِلِّيمترات: ملی میٹر (millimeter)۔ مَلْيُون جمع مَلْيُونَات و مَلَايِين: ملین (یعنی دس لاکھ)۔ اصحاب المَلَايِين: لکھ پتی (لوگ)۔ مم: ملی میٹر کا اختصار۔ مِمَّا مِمَّ کی مختصر شکل: مِمَّن: (مِن مَن)۔

ملی: المِلْيَار (ع ح): ایک ہزار ملین (فرانس)۔ المَلْيُون جمع مَلَايِين (ع ح): ایک ہزار ہزار یعنی دس لاکھ۔

مم: مِمَّ: (من و ما استفهاميه) کس سے؟

ممث: المَمُوث (ح): گرانڈیل ہاتھی۔ جو برفانی دور میں یورپ میں موجود تھا۔ اس کے بعد سائبیریا میں زندہ رہا۔ جہاں اس کی لاش برف میں محفوظ پائی گئی۔ قبل از تاریخ کے انسان نے اسے دیکھا تھا اور غاروں کی دیواروں پر اس کے پہلو کی تصویر بنائی تھی۔

من: ۱۔ مِن۔ حروف جارہ میں سے ہے۔ مندرجہ ذیل معانی میں مستعمل ہے۔

۱۔ ابتداء الغاية: جیسے مرض من یوم الجمعۃ وہ جمعہ کے دن سے بیمار ہوا۔ سار من بيروت: وہ بیروت سے چلا۔

۲۔ تبعيض: جیسے مِنهم من احسن و منهم من اساء: ان میں سے بعض نے اچھے کام کئے اور بعض نے برے۔

۳۔ تعليل: جیسے مِمَّا خطيئاتهم أُغرقوا: وہ بوجہ اپنے قصوروں کے غرق کئے گئے۔

۴۔ بدل: جیسے. اترضون بالحياة الدنيا من الآخرة: کیا تم آخرت کے بدلے دنیاوی زندگی پر خوش ہوتے ہو۔

۵۔ باء کے مترادف: جیسے ينظرون من طرف خفي: وہ پوشیدہ نظر کے ساتھ دیکھتے ہیں۔

۶۔ بمعنی فصل: جیسے. والله يعلم المفسد من المصلح: اللہ تعالیٰ مفسد اور مصلح کے درمیان تمیز کرتا ہے۔

۷۔ زائد جیسے. ماجاء ني من رجلٍ۔ میرے پاس کوئی آدمی نہیں آیا۔ اس کی تین شرطیں ہیں۔ پہلی: اس سے پہلے نفی آئے یا نہی یا استفہام دوسری مجرور نکرہ ہو۔ تیسری: مجرور فاعل، مفعول بہ یا مبتداء ہو۔ اس کے اور بھی بہت سے معانی ہیں۔ جو قرائن سے معلوم ہوتے ہیں۔

۲۔ مَن: اسمِ شرط مضارع کو جزم دیتا ہے جیسے من يَعْمَلْ خيرا يُجْزَ بِه: جو نیکی کرے گا اس کو اس کا بدلہ دیا جائے گا۔

۲۔ بطور اسم استفہام جیسے. مَنْ أَتَى؟ کون آیا؟

۳۔ بطور اسم موصول مشترک۔ اکثر ذوی العقول کے لئے مستعمل ہے جیسے: یسجد للہ من فی السموات و من فی الارض: جو بھی آسمانوں اور زمین ہے اللہ کے آگے ساجد ہے۔

۴۔ بطور نکرہ موصوفہ: جیسے مررت بمن معجب لك: میں ایسے (مرد) کے پاس سے گزرا جو تجھے پسند ہے۔

من: مَنَّ ـ مَنًّا و مِنِّينَى عليه بكذا: سے کی بھلائی کرنا، پر انعام کرنا ـ ـ مَنًّا و مِنَّةً عليه بما صَنَعَ: پر احسان جتانا کہ اس نے یہ کیا وہ کیا ـ مَانَّ مُمَانَّةً هُ: کسی کی حاجت روائی میں آنا جانا ـ تَمَنَّنَ فلانٌ فلانا و تَمَنَّنَ عليه: پر احسان جتا کر اس کو تکلیف پہنچانا۔ اِمْتَنَّ اِمْتِنَانًا عليه بما صنع: پر احسان جتانا کہ اس نے یہ کیا وہ کیا ـ ـ عليه بكذا: سے کی بھلائی کرنا۔ ـ ـ فلانا: پر مقدور بھر احسان کرنا ـ اِسْتَمَنَّ هُ: سے احسان طلب کرنا ـ اَلْمَنّ (مص): احسان، انعام۔ ایک قسم کا میٹھا گوند ـ مَنّ بنی اسرائیل: وہ چیز جس کو اللہ تعالیٰ نے اپنی قدرت کاملہ سے بنی اسرائیل کے لئے غذا بنا کر اتارا تھا ـ اَلْمِنَّة (مص) جمع مِنَن: احسان۔ کہا جاتا ہے له علىّ منةٌ او مِنَن: اس کا مجھ پر احسان ہے یا احسانات ہیں۔ ملامت آمیز احسانات ـ اَلْمِنَّة تهدم الصنيعة: احسان جتانا احسان کو منہدم کر دیتا ہے۔ اَلْمُنَّة جمع مُنَن: قوت، طاقت، کمزوری (ضد) ـ اَلْمَنَّان م مَنَّانَة: بہت احسان کرنے والا، اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنہ میں سے ہے، احسان جتانے والا ـ اَلْمَنُون و اَلْمَنُونَة م مَنُون: بہت احسان جتانے والا ـ اَلْمَنِين جمع مُنُن و اَمِنَّة: طاقت ور، کمزور (ضد) ـ اَلْمَمْنُون (مفع): طاقت ور، کمزور (ضد)، مقدور بھر (کوشش وغیرہ)۔ کہا جاتا ہے بلغتُ مَمْنُونَه: میں اس کی مقدور بھر تعریف کو پہنچا۔ عام لوگ کہتے ہیں انا ممنون لك: میں آپ کا احسان مند ہوں۔ میں آپ کا ممنون ہوں۔

۳۔ مَنَّ ـ مَنًّا الرجُلَ: کو کمزور کرنا ـ ـ الحبلَ: رسی کو کاٹنا ـ ـ الشيءُ: کم ہونا ـ ـ الناقةَ: سفر سے اونٹنی کو لاغر کرنا ـ مَنَّنَ تَمْنِينًا الناقة و بها: اونٹنی کو سفر سے لاغر کرنا ـ اَمَنَّ و تَمَنَّنَ الرجُلَ: کو کمزور کرنا۔ اَلْمُنَّة جمع مُنَن: کمزوری، طاقت (ضد) ـ اَلْمَنُون: موت (مونث ہے۔ کبھی مذکر بھی استعمال ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے ذهبت بهم المَنُونُ: موت انہیں لے گئی۔) زمانہ ـ ریبُ المَنُون: حوادث و تکالیف زمانہ ـ اَلْمَنِين جمع مُنُن و اَمِنَّة: کمزور، طاقت ور، گرد و غبار، خفیف یا ہلکا گرد و غبار ـ اَلْمَمْنُون (مفع): کٹا ہوا، کمزور، طاقت ور (ضد)۔

۳۔ اَلْمَنّ جمع اَمْنَان: پیمانہ یا وزن شرعاً ۱۸ مثقال کے برابر۔ اور عملاً ۲۸۰ مثقال کے برابر ـ اَلْمَنَنَة (ح): مکڑی (ح) مادہ یہی ـ اَلْمَنُونَة (ح): مکڑی۔

مَنَّ ـ مَنًّا على: پر مہربان ہونا، مشفق ہونا، شفیق ہونا، رحیم و کریم ہونا، فیض رساں ہونا، احسان کرنا، کرم فرمائی کرنا، مہربانی کرنا، کو فائدے پہنچانا، کو کچھ انعام میں دینا ـ ـ على ب: کو کوئی خوش نصیبی عطا کرنا یا کو کے دل میں ڈالنا، فیضان کرنا (اللہ تعالیٰ کا) ـ اَمَنَّ هُ: کو تھکانا، کمزور کرنا ـ تَمَنَّنَ هُ: کو تھکانا، کمزور کرنا۔ اِمْتَنَّ على: پر مہربان ہونا، مشفق ہونا، احسان کرنا، کرم فرمائی کرنا، مہربانی کرنا، کو فائدے پہنچانا، کو کچھ انعام میں دینا ـ مَنّ: مہربان عطیہ، دان، بخشش، مہربانی، احسان، فائدہ، خدا کی رحمت، تحفہ، برکت عطیہ، انعام و اکرام ـ مَنّ جمع مُنَان: ۲ رطل کا وزن۔ بمنه تعالیٰ: اللہ کے لطف و کرم سے ـ مِنَّة: لطف و کرم، نوازش، مہربانی، کرم، خیر خواہی، خیر اندیشی، خیر سگالی، دوستی، دوستانہ سلوک، دل آویزی، رحیمی کریمی، بہی خواہی، فیض رسانی، کرم فرمائی، مہربانی، شفقت، الطاف اعانت، حمایت، التفات احسان، مہربانی کا کام، فائدے کا کام، تحفہ، عطیہ ـ مُنَّه جمع مُنَن: طاقت، قوت، جان، سکت، قوت برداشت ـ شديد المُنَّة: طاقت ور، ہٹا کٹا، زور آور ـ مَنَّان: مہربان، شفیق، مشفق، کریم، رحیم، دانا، سخی فیاض، دریا دل، کشادہ دل ـ اَلْمَنَّان: اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنہ میں سے ایک ـ مَنُون: موت ـ مَمْنُون: کمزور، مشکور ممنون، احسان مند ـ ـ ل: کا شکر گزار، کا احسان مند، کا ممنون ـ مَمْنُونِية: احسان مندی، ممنونیت، شکر گزاری ـ مُمْتَن ل: کا شکر گزار، کا بہت احسان مند۔

منأ: اِمْنَأَ ـ مَنْأً الجلدَ: چمڑا رنگنا ـ المَنِيئة: پہلی بار رنگا جانے والا چمڑا۔ رنگنے کی جگہ ـ المَمْنَأَة: کالی زمین۔

۲ مَنَأَ ـ مَنْأً فلانًا: کی اپنے جیسے کام کرنے پر موافقت کرنا۔

منج: المانجا و المانغا (ن): دیکھو اَنْبَج۔

المانجرو (ن): دوشاخہ درختوں کی ایک قسم جو استوائی ملکوں کے ساحلی جنگلوں میں اگتے ہیں۔

المَنْجَنُون المَنْجَليق جمع مَجانق و مَجانيق و مَنْجَنِيقات: لڑائیوں میں قلعہ کی دیواروں پر پتھر پھینکنے کی مشین (یونانی لفظ)۔

منتول: ست پودینہ (menthol)

مَنْجَنيق مونث جمع مَنجنيقات و مَجانِق: مَنْجنيق (ballista)، گوپھن (catacpult)۔

مَنْجو: آم۔

منح: مَنَحَ ـ مَنْحًا هُ الناقةَ و كل ذات لبن: کو اونٹنی اور ہر دودھ والا جانور فائدہ اٹھانے کیلئے دینا۔ صفت مفعولی المِنْحَة و المَنِيحَة جمع مِنَح و مَنائِح ـ ـ هُ الشيءَ: کو کوئی چیز دینا، عطا کرنا ـ مَانَحَ مِنَاحًا و مُمَانَحَةً هُ: کو لگاتار عطیہ دینا ـ ـ ت العينُ: آنکھ کا لگاتار آنسو بہانا ـ ـ ت الناقةُ: ایک اونٹنی کا جاڑے میں دودھ اس وقت دینا جب کہ اور اونٹنیوں کا دودھ خشک ہو گیا ہو ـ اَمْنَحَت الناقةُ: اونٹنی کا جننے کے قریب پہنچنا۔ صفت مُمْنِح ـ تَمَنَّحَ المالَ: مال کو دوسرے کو کھلانا ـ اِمْتَنَحَ الرجلُ: بخشش لینا۔ کہا جاتا ہے اُمْتُنِحَ مالاً: وہ مال دیا گیا۔ ـ المَنِيحَ: جوئے کا تیر جس کا کوئی حصہ نہیں ہوتا، ادھار لینا ـ اِسْتَمْنَحَ هُ: سے بخشش طلب کرنا۔ المِنْحَة جمع مِنَح: عطیہ بخشش ـ المَنَّاح: بہت دینے والا ـ المَنُوح: اونٹنی جو سردیوں میں دودھ دے جب کہ دوسری اونٹنیوں کا دودھ خشک ہو گیا ہو۔ المَنِيح: جوئے کا وہ تیر جس کا کوئی حصہ نہیں ہوتا۔ المُمانِح: جاڑے میں دودھ دینے والی اونٹنی جب کہ دوسری اونٹنیوں کا دودھ خشک ہو چکا ہو ـ مطر مُمانِح: نہ رکنے والی بارش ـ ريح مُمانِح: بادل بردار ہوا۔

مَنَحَ ـ مَنْحًا هُ: کو کچھ دینا، عطا کرنا، کو کچھ مرحمت کرنا ـ مانَحَ هُ: پر نوازش کرنا، مہربانی کرنا ـ مَنْح: عطا کرنا، دینا، عطیہ دینا، عطیہ، دان، بخشش، نوازش، انعام دینا ـ مِنْحَة جمع مِنَح: مہربانی کرم فرمائی، مراعات، تحفہ، عطیہ، مہربانی، فائدہ، خیرات، معاوضہ، عوض، بدلا، اُجرت، وظیفہ، ہرجانہ، وظیفہ (جو ذہین طلبہ کو دیا جاتا ہے)، گزارہ الاؤنس ـ مِنحة الاقامة: سکونتی الاؤنس ـ منحة جامعية: علمی وظیفہ (academic scholarship) ـ منحة السُكْنَى: رہائشی الاؤنس، کرایہ الاؤنس ـ مانِح: دینے والا، ہبہ کرنے والا، عطا کنندہ، چندہ دینے والا، عطا کرنے والا۔

مند: المَنْدَرِين (ن): ایک قسم کا درخت جس کا پھل مزیدار ہوتا ہے۔ سنترہ کی قسم کا۔

مَنْدِيل و مِنْدِيل جمع مَنادِيل: عورتوں کا سر پر باندھنے کا رومال، رومال،

منذ: مُذْ و مُنْذُ: میم کبھی مسکور آتی ہے۔ حرف جر ہیں۔ اگر زمانہ ماضی ہو تو مِن کا معنی دیتے ہیں جیسے: مارأیتهُ مُنْذ یوم الاحد: میں نے اس کو اتوار سے نہیں دیکھا۔ اگر حال کا زمانہ ہو تو فی کے معنی میں آتے ہیں۔ جیسے: رأیتهُ مُذ شهرنا: میں نے اس کو ماہ رواں میں دیکھا ہے۔ اگر معنی معدود ہو تو مِن والی کے معنی میں آتے ہیں جیسے: مارأیتهُ مُذ ثلاثة أیام: میں نے اسے تین دن سے یا تین دن تک نہیں دیکھا۔ ان کے بعد اسم مرفوع آتا ہے: جیسے مارأیتهٗ مذ یومان: میں نے اسے دو دنوں سے نہیں دیکھا۔ اس صورت میں گویا کہا گیا ہے: مُذْ کان یومان ان کے بعد جملہ فعلیہ یا اسمیہ آتا ہے جیسے مازلتُ ابغی المالَ مذ انا یافع: جب سے میں جوان ہوا ہوں مال کی تلاش میں ہوں۔ تو اس وقت یہ ظرف ہوتے ہیں اور جملہ کی طرف مضاف ہوتے ہیں۔ مُذ مُنْذُ کا مخفف ہے۔

ت مُنْذُ شهر: گذشتہ ایک ماہ سے۔ مُنذُ ایام: چند روز قبل، پچھلے چند دنوں سے۔ مُنذ عهد قریب: حال ہی میں۔ منذ الآن: اب سے، آج سے، آج کے بعد۔ منذ الیوم: آج کے بعد، آج سے۔ مُنذ کنتُ طفلاً صغیرا: اس وقت سے جب میں ایک چھوٹا سا بچہ تھا۔

بحر المَنْش: رود بار انگلستان۔ مَنْشُوبِیَة: اڈا، رہائشی علاقہ۔ مَنْشُوری: منچوری۔ مَنْصُون: موسمی ہوائیں (monsoon)۔ مَنْطَرَ: نیچے گرانا۔ مَنْطَقَ ہ ب: کو سے باندھنا۔ تَمَنْطَق ب: اپنے آپ کو سے باندھنا، اپنے آپ پر پٹیاں باندھنا، اپنے جسم کے گرد کوئی چیز باندھنا۔ مَنْطُوفلة: سلیپر (slipper)۔

منز: المَنیزیُوم (لٹ): میگنیشیم (magnesium)۔

منع: مَنَعَ ـ مَنْعًا ہ الشیءَ و منه و عنه: کو سے محروم کرنا، روک دینا۔ ـــہُ القاضی عن المیراث: کو قاضی کا میراث سے روک دینا۔ ـــہُ عن الدعوی: کو دعوی کرنے سے باز رکھنا۔ ـــ جارَہُ: اپنے پڑوسی کی حمایت کرنا اور اسے بچانا۔ مَنُعَ ـ مَنَاعَةً و مَنَاعًا: قوی ہونا، مضبوط ہونا۔ ـــ الحصنُ: قلعہ تک پہنچنا مشکل ہونا۔ ـــ الشیءُ: دشوار ہونا صفت مَنِیع۔ مَنَّعَ ہ الشیءَ و منه و عنه: کو سے محروم کرنا، کو سے روکنا۔ ـــہُ القاضی عن المیراث: کو قاضی کا میراث سے روک دینا۔ ـــہُ عن الدعوی: کو دعوی سے روکنا۔ مَانَعَ ہُ: کی حمایت کرنا۔ ـــہُ الشیءَ: کو سے روکنا۔ تَمَنَّعَ عن الشیءِ: سے باز رہنا، رکنا۔ ـــ بقومه: قوم کی حمایت میں آنا، قوم سے قوت پکڑنا۔ تَمَانَعَ: ایک دوسرے کو روکنا۔ ـــ عن انفسهما: ایک دوسرے کی حمایت کرنا۔ ـــ الشیءَ: سے رکنا۔ ـــ ابقومه: قوم کی حمایت میں آنا، قوم سے قوت پکڑنا۔ ـــ الشیءُ: مشکل الحصول ہونا۔ ناممکن الحصول ہونا۔ المانِع (فا) جمع مانِعون و مَنَعَة: کنجوس، بخیل۔ ـــ جمع مَوَانِع: روک، روکنے والا۔ المنع جمع مُنُوع (ح): کیکڑا۔ رجُلٌ مَنِعٌ: اپنے نفس کو روکنے والا۔ المَنَعَة و المِنْعَة: بدی سے روکنے والی قوت۔ المَنْعَة جمع مَنَعات: شوکت، قوت۔ کہا جاتا ہے: لهم مَنَعاتٌ: وہ مضبوط قلعوں والے ہیں جو دشمن کے لئے ناقابل فتح ہیں۔ مَنَاعِ: اسم فعل بمعنی اِمنَعْ: روک دے۔ المَنَاعَة (طب): جسم کی وہ قوت جو اس کو امراض سے محفوظ رکھے۔ المَنَّاع: بہت زیادہ منع کرنے والا، کنجوس، بخیل۔ المَنُوع: بہت زیادہ روکنے والا۔ المَنْعی: امتناع کے معنی میں اسم۔ المنیع م مَنِیعَة: ناقابل تسخیر۔ حِصن منیع: ناقابل تسخیر قلعہ، قلعہ جس تک رسائی مشکل ہو۔

ت مَنَع ـ مَنْعًا ہ: کو داخل ہونے یا گزرنے سے روکنا، دور رکھنا۔ ...... ہ: کو روکنا، کی راہ میں حائل ہونا، کو نہ ہونے دینا۔ ...... ہ عن/من: کو سے روکنا، باز رکھنا۔ ـــ ہ ہ: کا تک راستہ، یا رسائی روکنا۔ ـــ ہ / عن / من: کو سے دور رکھنا۔ ـــ ہ عن/من: کو سے محروم کرنا؛ کو سے منع کرنا، پر کی قدغن لگانا، پر کی مخالفت کرنا، کو سے محروم کرنا، کو سے روکنا۔ ...... أن: قبول کرنے سے انکار کرنا کہ، کو ناممکن قرار دینا۔ ...... ہ ہ/ ہ عن: کچھ نہ دینا، کو سے روک لینا، کو سے دور رکھنا، ہٹانا، پھیرنا، روکنا، کو سے محفوظ رکھنا، بچانا...... ہ/ہ عن: کی سے حفاظت کرنا، کا کے خلاف دفاع کرنا۔ مَنُعَ ـ مَنَاعًا و مَنَاعَةً: نہایت مضبوط ہونا، مستحکم ہونا، ناقابل رسائی ہونا، ناقابل تسخیر ہونا، ناقابل فتح ہونا، ناقابل شکست ہونا۔ مَنَّعَ ہ: کو مستحکم کرنا، مضبوط کرنا، کی قلعہ بندی کرنا، کے استحکامات کرنا، کو ناقابل رسائی بنانا۔ مَانَعَ ہ: کی مزاحمت کرنا، کا دفعیہ کرنا، کے خلاف کام کرنا، کے خلاف بغاوت کرنا، کے خلاف اٹھ کھڑا ہونا۔ ـــ فی: کو طاقت سے روکنا، کی مخالفت کرنا، کا مقابلہ کرنا، پر اعتراض کرنا، کے خلاف بغاوت کرنا۔ ـــ ہ ہ: کو کوئی چیز نہ دینا۔ تَمَنَّعَ عن: کو کرنے سے انکار کرنا، سے باز رہنا، سے احتراز کرنا، کو نہ کرنا، کو چھوڑ دینا، کو کرنے سے رک جانا، سے پہلوتہی کرنا، سے کنی کترانا، سے پہلو بچانا، سے بچنا۔ تَمَنَّع: ناقابل رسائی ہونا یا ہو جانا، زوردار یا مستحکم ہونا یا ہو جانا، ناقابل تسخیر ہونا یا ہو جانا، مضبوط ہونا، زیادہ مضبوط ہونا۔ ـــ ب: کے پاس یا میں حفاظت طلب کرنا۔ اِمْتَنَعَ عن: سے باز رہنا، سے احتراز کرنا، کو نہ کرنا، کو کرنے سے رک جانا، سے رکنا، باز رہنا۔ ـــ علی: کے لئے ناممکن ہونا۔ ـــ عن: کو کرنے سے انکار کرنا، کو مسترد کرنا۔ ـــ علی: سے کوئی تعلق کا انکار کرنا، سے علیحدہ رہنا۔ منع: روکنا، رکاوٹ، دور کرنا، باز رکھنا، امتناع، ممانعت، پابندی، بندش، قید، بیوقوفی، پابندیاں، دست برداری، محرومی، روک رکھنا، توقف۔ مَنَعَة: مزاحمت، طاقت، قوت، سکت، دور نہ ہو سکنا، ناقابل عبور ہونا، ناقابل تسخیر ہونا۔ منیع الجانب: مضبوط قوی، زوردار، مستحکم۔ حاجز منیع: دور نہ ہو سکنے والی روک، ناقابل رسائی ناکہ۔ مَنَاعَة: پہنچ سے باہر ہونا، طاقت، استحکام، ناقابل تسخیر ہونا، سختی، دشواری، زور آوری، مضبوطی، مزاحمت کی قوت، بیماری سے چھٹکارا، ڈپلومیٹک آزادی۔ معافی یا استثناء، ناقابل گزر ہونا، دشوار گزاری، مانع دخول ہونا، ناقابل دخول ہونا، ناقابل گزر ہونا۔ اَمْنَع: جس تک پہنچنا زیادہ مشکل ہو، زیادہ سخت گیر، زیادہ مزاحمت کرنے والا۔ مانِع جمع موانِع: رکاوٹ، مزاحمت، احتیاطی، محافظ مانع امراض۔ اعتراض جمع مانعات: کٹ آوٹ cut-out (عدم مداخلت کا ایک آلہ)۔ مارأی مانعا: کوئی اعتراض نہ ہونا۔ لا مانع: راستہ میں کچھ نہیں۔ ـــ عن: مجھے (آپ کو وغیرہ) اس سے کوئی چیز روکنے والی نہیں۔ ممنوع التدخین: سگریٹ پینا منع ہے۔ ممنوع الدخول: داخلہ کی اجازت نہیں۔

منغنیس: منگنیز (manganese) (شیشہ بنانے کے کام آنے والی ایک دھات)۔

منغولیا: منگولیا (ملک کا نام)۔ مَنْفِیلا: دھری پھیر، چکر کہنی، گھمیا (crank)۔ مَنَلُوج: تمثیل کا فردی مناظر جس میں ایک اداکار طویل تقریر کرتا ہے (monologue)۔

منو: ا۔ مَنَا یَمْنُوا مَنْوًا الرجُلَ بکذا: کو سے آزمانا، ایسا شخص جس کو آزمایا جائے، مَمْنُوٌّ بکذا کہلاتا ہے۔ المَنَا: پیمانہ یا وزن جو دو رطل کے برابر ہوتا ہے، اس کا تثنیہ مَنَوَان اور مَنَیَان ہے جمع اَمْنَاء و اُمْنٍ و مُنِیٌّ اسے المَنَاة بھی کہا جاتا ہے۔ کہا جاتا ہے: داری مَنَا دارِہِ: میرا گھر اس کے گھر کے سامنے ہے۔ مَنْدَة:

ایک بت کا نام جو مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ کے درمیان تھا اور ہذیل وخزاعہ کے قبائل کا بت تھا۔ المُنْيَة: خواہش، چاہی ہوئی چیز۔

۲۔ المانويّة: ایک مذہب جس کا بانی مانی (۲۱۵.....۲۷۶) تھا۔ جو دو مبداؤں کا قائل تھا یعنی مبدأ خیر و مبدأ شر یا نور وظلمت۔

مني: ا۔ مَنَى يَمْنِي مَنْيًا اللّٰهُ الخيرَ لفلانٍ: اللہ تعالیٰ کا کسی کے لئے خیر مقدر کرنا ۔۔۔ مَنْيًا هُ: کو آزمانا۔ کہا جاتا ہے: مَنَاهُ اللّٰهُ بكذا: اللہ تعالیٰ نے اس کو فلاں چیز میں مبتلا کیا۔ مُنِيَ لكذا: کو کوئی توفیق دیا جانا۔ ۔۔۔ بكذا: کا سے امتحان لیا جانا، آزمایا جانا۔ مَنَّى تَمْنِيَةً الرجلَ الشيءَ و بالشيء: کو کوئی آرزو دلانا، رغبت دلانا۔ أَمْنَى إمْنَاءً الدِّماءَ: خون بہانا۔ ۔۔۔ الحاجُّ: حاجی کا منیٰ میں آنا یا اترنا۔ منیٰ مکہ کے پاس ایک جگہ ہے۔ وجہ تسمیہ یہ ہے کہ وہاں خون بہایا جاتا تھا۔ کہا جاتا ہے وہ کہتے تھے۔ مَنَى اللّٰهُ عليه الموتَ: اللہ تعالیٰ نے اس کے لئے موت مقدر کی کیونکہ وہاں مکہ معظمہ میں بھیجی جانے والی قربانی کا جانور ذبح کیا جاتا ہے۔ تَمَنَّى الشيءَ: کا ارادہ کرنا۔ ۔۔۔ الكتابَ: کو پڑھنا۔ کہا جاتا ہے: هذا شيءٌ رويتهُ أم شيءٌ تمنيتهُ: یہ چیز تم نے روایت کی یا پڑھی۔ ۔۔۔ الرجلُ: جھوٹ بولنا۔ ۔۔۔ الحديثَ: جھوٹی بات گھڑنا۔ اِمْتَنَى إمْتِنَاءً الشيءَ: بات کو گھڑنا۔ ۔۔۔ الحاجُّ: حاجی کا منیٰ میں آنا یا اترنا۔ المَنَى: قصد، موت، تقدیر الٰہی۔ آپ کہتے ہیں: انا راضٍ بمَنَى اللّٰهِ: میں اللہ کی بنائی ہوئی تقدیر سے راضی ہوں یا اس پر مطمئن ہوں۔ هو مِنِّي بمَنَى مِيلٍ: میرے اور اس کے درمیان ایک میل کی لمبائی ہے۔ الحَيَوانُ المَنَوِيّ: نر کا مادہ تولید، خلیہ۔ المُنْيَةُ والمِنْيَةُ جمع مُنًى و مِنًى: خواہش، آرزو۔ المَنِيَّة جمع مَنَايا: موت۔ الأُمْنِيَّة: جھوٹ۔ ۔۔۔ جمع أمانٍ و أمانيّ: خواہش، آرزو۔ المُتَمَنَّيات: تمنائیں۔ مرغوبات۔

۲۔ مانى مُمَانَاةً الرجلَ: کا انتظار کرنا، عذر کر کے ٹالتے رہنا، کو بدلہ دینا، جال میں پھانسنا، دھوکا دینے کی کوشش کرنا۔ ۔۔۔ الرفيقَ: ساتھی کے ساتھ باری باری سوار ہونا۔

۳۔ المَنِيهُوك (ن): ایک پودا جس کی جڑوں سے آٹا نکالا جاتا ہے اور دنیا بھر کے ممالک کو برآمد کیا جاتا ہے۔

مَنَا يَمْنُو مَنْوًا و منى مَنْيًا ه: کو اللہ تعالیٰ کا کسی چیز سے آزمائش میں ڈالنا، آزمانا، اکسانا، ترغیب دینا یا تکلیف میں ڈالنا۔ مُنِيَ ب: کے ساتھ تکلیف میں ڈالا جانا، کے ذریعے سخت آزمایا جانا، کو جھیلنا، برداشت کرنا، اٹھانا، سے گزرنا، کا تجربہ کرنا، سے متاثر ہونا، کا شکار ہونا۔ ۔۔۔ ل: کو خوش قسمتی سے پانا۔ مَنَّى ه/ب: میں کی خواہش پیدا کرنا، کو کا آرزومند کرنا، کو کی امید دلانا، کو کی امید کی وجہ سمجھانا، میں کی امیدیں پیدا کرنا۔ ۔۔۔ ه ب/ان: سے وعدہ کرنا کہ ۔۔۔ مَنَّى نفسَهُ ب: جی کو کی امید سے خوش کرنا، پوری امید رکھنا کہ۔ أَمْنَى ه: (خون) بہانا، منی (نر کا مادہ تولید) نکالنا، نکال پھینکنا۔ تَمَنَّى ه: کی خواہش کرنا، آرزو کرنا۔ ۔۔۔ ل ه: کے لئے کی دعا کرنا۔ إسْتَمْنَى: جلق لگانا، مشت زنی کرنا۔ مَنًى و مَنِيَّة جمع مَنَايا: مقدر، نصیب، تقدیر، قسمت، بخت، موت کا انجام، موت۔ مَنِيّ: منی، نطفہ، مادہ حیات، نر کا مادہ تولید۔ مَنَوِيّ: منی کا، مادہ حیات کا، منی سے متعلق، مادہ حیات سے متعلق۔ مِنًى مذکر و مِنَى مونث: مکہ معظمہ کے قریب منا کی وادی۔ أُمْنِيَة جمع امانٍ و امانِي: خواہش، مطالبہ، دعویٰ، آرزو، سخت آرزو (عروج حاصل کرنے کی) تمنا۔ تَمَنٍّ جمع تمنیات: خواہش آرزو، درخواست۔ استمناء: مشت زنی، جلق۔

مه: اسم فعل مبني على السكون: بمعنی رک جا کبھی مَهٍ بھی کہا جاتا ہے۔

مهّ: ا۔ مَهَّ ـ مَهًّا الإبلَ: اونٹ کے ساتھ نرمی برتنا۔ مَهَّهُ ـ مَهًّا الشيءُ: نرم ہونا۔ المَهاهُ: نرمی، طراوت، تازگی، حسن، خوبصورت، سیر وغیرہ کا ساتھی، امید۔ المَهَهُ: سیر وغیرہ کا ساتھی، امید، مہلت، آرام فرصت۔

۳۔ مَهْمَهَ هُ عن السفر: کو سفر سے منع کرنا، روکنا۔ ۔۔۔ فلانًا: کو مَهْ مَهْ کہہ کر ڈانٹنا۔ تَمَهْمَهَ عن الشيء: سے رک جانا یا باز رہنا۔ المَهْمَه والمَهْمَهَة جمع مَهامِه: دور واقع بیابان، بنجر ملک۔

المِنيا: وسطی مصر کا ایک شہر۔

مهت: المَهْتَر والمِهْتار: حاکم، امیر (فارسی لفظ)۔

مهج: ا۔ مَهَجَ ـ مَهْجًا: بیماری کے بعد کے چہرہ پر رونق آنا۔ ۔۔۔ الولدُ اُمَّهُ: بچے کا ماں کا دودھ پینا۔ اُمْتُهِجَ الرجلُ: کا خون کھینچ لیا جانا۔ الماهِج (فا): خالص دودھ، پتلا دودھ یا چربی۔ المُهْجَة جمع مُهَج و مُهُجات: خون یا دل کا خون، روح۔ مُهْجَةُ كلِّ شيءٍ: اچھا اور خالص حصہ۔ الأمْهَج و الأمْهوج والأمْهُجان: خالص دودھ۔

۲۔ رجلٌ مُمَهْوَجٌ بطن: ڈھیلے پیٹ والا۔

مُهْجَة جمع مُهَج ـ : خون حیات، دل کا خون، دل، بالکل اندرونی ذات، باطنی، فطرت، گودا، مغز، روح، زندگی۔ طُعِنتُ الأمالُ في مُهجتها: امیدوں کو موت کا گھونسہ لگا۔

مهد: ا۔ مَهَدَ ـ مَهْدًا الفراشَ: فرش بچھانا ۔۔۔ لنفسه: اپنے لئے کمانا، عمل کرنا۔ مَهَّدَ الفراشَ: فرش بچھانا۔ ۔۔۔ الأمرَ: کام یا معاملہ کو درست، آسان اور ہموار کرنا ۔۔۔ لهُ العُذرَ: سے عذر پیش کرنا۔ ۔۔۔ لفلانٍ عذرَهُ: کا عذر قبول کرنا۔ ۔۔۔ لنفسه خيرًا: اپنے لئے بھلائی مہیا کرنا۔ تَمَهَّدَ الفراشُ: فرش بچھانا۔ ۔۔۔ له الامرُ: کے لئے کام یا معاملہ آسان ہونا۔ ۔۔۔ الرجلُ: قادر ہونا۔ إمْتَهَدَ الشيءُ: بچھنا۔ ۔۔۔ الرجلُ: کمانا، عمل کرنا۔ إسْتَمْهَدَ فِراشًا: فرش بچھانا۔ المَهْدُ جمع مُهُود: گہوارہ، پست زمین۔ المُهْدُ جمع مِهَدَة و أمْهاد والمُهْدَة جمع مُهَد: نرم و پست و ہموار زمین۔ المِهاد جمع مُهُد و مُهُد و أمْهِدَة: فرش، پست زمین۔

۲۔ المَهيد: خالص مکھن۔ ماءٌ مُمَهَّد: درمیانہ پانی، نہ گرم نہ سرد۔

مَهَّدَ ه: کو یکساں و برابر پھیلانا، کو ہموار کرنا، برابر کرنا، آسان کرنا۔ (سڑک) بنانا، سڑک پر فرش لگانا، کو چپٹا کرنا، کو ترتیب دینا، نمٹانا، سیدھا کرنا، کو ترتیب سے رکھنا، سلیقے یا ترتیب سے لگانا، کو رکاوٹوں سے آزاد کرنا، صاف کرنا، کے لئے راہ ہموار کرنا، (ل صلہ کے ساتھ) ۔۔۔ له ه: کے لئے کو آسان بنانا، آسان کرنا، ڈھیلا کرنا، سہل الحصول یا قابل حصول بنانا ۔۔۔ ه: کو تیار کرنا، بستر بچھانا ۔۔۔ الكرةَ ل: گیند کسی کی طرف بڑھانا ۔۔۔ ل ب: کے لئے راستہ بنانا، کھولنا، صاف کرنا یا تیار کرنا یا کے ذریعے یا کیساتھ راستہ بنانا، کھولنا، صاف کرنا، تیار کرنا، کو کے ذریعے یا کیساتھ کھولنا، تیار کرنا، شروع کرنا، چلانا، قائم کرنا، کا باعث ہونا، چالو کرنا۔ تَمَهَّدَ: فرش لگایا جانا، صاف ہونا، کھلنا (راستہ)، نمٹایا جانا، ترتیب دیا جانا، اچھی طرح چلنا، واقع ہونا، کا متوقع نتیجہ نکلنا، ترتیب میں ہونا، سلیقے یا قرینے سے لگنا، سیدھا ہونا۔ مَهْد جمع مُهُود: بستر، گہوارہ۔ من المهد الى اللحد: گہوارے سے قبر تک۔ قتلَهُ في مهده: کو ابتدا ہی میں ختم کر دینا، دل کی کلی نہ کھلنے دینا، گربہ کشتن روز اول۔ كان في مهده: ابھی تک آغاز یا بچپن میں ہونا، ابتدائی مراحل سے آگے نہ بڑھا ہونا۔ مِهاد: آرام کی جگہ، بستر، سینہ، دل حدود، گوشہ، باڑہ (جس میں کوئی چیز رہتی ہے)۔ تمهيدًا ل: کو آسان کرنے کے لئے، کی تیاری میں، کی طرف

ابتدائی قدم کے طور پر، کی غرض سے۔ تَمْهِيدِى: تمہیدی، ابتدائی، تعارفی، افتتاحی، دیباچہ کے طور پر، آزمائشی، تیار کرنے والا۔ اجراءات تَمْهِيدِيَه: ابتدائی انتظامات، ابتدائی کارروائیاں۔ حُكْمٌ تَمْهِيدى: مکالماتی فیصلہ۔ قرارٌ تمهيدى: ہنگامی یا عارضی حکم، عارضی حکم امتناعی۔ شرحٌ تمهيدى: افتتاحی بیان یا تشریح۔ مُمَهَّد: ہموار کیا ہوا، برابر کیا ہوا، ہموار، برابر، یکساں، خوب ترتیب دیا ہوا، اچھی طرح تیار کیا ہوا، تیار کیا ہوا، صاف کیا ہو یا کھلا (راستہ)، فرش لگی (سڑک) پختہ (سڑک)۔ مُمَاهَد: فرش لگی، پختہ، درست کی ہوئی (سڑک)۔

مہر: ۱۔ مَهَرَ ـَ مَهْراً و مُهُوراً و مَهَاراً و مَهَارَةً الشيء و فيه و به: میں ماہر ہونا، تجربہ کار یا واقفکار ہونا۔ صفت ماهر۔ کہا جاتا ہے: مَهَرَ في العلم: وہ علم میں ماہر ہوا اور عالم ہوا۔ ــ في صناعته: دستکاری میں ماہر ہونا، تجربہ کار ہونا۔ مَاهَر مُمَاهَرَةً هُ فَمَهَرَهُ: سے ماہر ہونے میں مقابلہ کرنا اور اس پر غالب آنا۔ تَمَهَّرَ: ماہر ہونا، حاذق ہونا، تیرنا۔ الـمَاهِر جمع مَهَرَة: ماہر و حاذق، اچھا تیرنے والا۔ الإبلُ المَهْرِيَّة جمع مَهَارِىَ و مَهَارٍ و مَهَارِىّ: مهر ان بن حیدان کے، جو یمن کا عرب تھا، اونٹ، کہا گیا کہ ان اونٹوں کی تیز رفتاری میں کوئی چیز ان کی برابری نہیں کرسکتی تھی۔

۲۔ مَهَرَ ـَ مَهْراً المرأةَ: کو مہر دینا یا اس کا مہر مقرر کرنا۔ أَمْهَرَ المرأةَ: عورت کو مہر دینا یا اس کا مہر مقرر کرنا، کا کسی مرد سے مہر پر نکاح کرنا۔ صفت مفعولی: مُمْهَرَة۔ المَهْر (مص) جمع مُهور و مُهُورَة: مہر۔ کہا جاتا ہے: هذا مهرُ ذلك: یہ اس کا عوض یا یہ اس کے بدلے میں ہے۔ المَهِيرَة من النساء جمع مَهَائِر: بہت مہر والی عورت۔

۳۔ مَهَّرَ: بچھیرا مانگنا یا حاصل کرنا۔ أَمْهَرَت الفرسُ: گھوڑی کا بچھیرے یا بچھیری والی ہونا۔ الـمُهْر جمع مِهَار و أمْهَار و مِهَارَة مونث مُهْرَة جمع مُهَر و مُهَرات و مُهُرات: بچھیرا، پہلا بچہ (گھوڑی یا گدھی وغیرہ کا)۔ ــ جمع مَهَرَة: سینہ کے بالائی حصہ کی ہڈی۔

۴۔ المُهْر جمع مِهَرَة: حنظل کا پھل (ح) کبوتری کا بچہ۔ مہر، سٹامپ سیل (فارسی لفظ) مولدوں اس سے فعل بنا کر کہتے ہیں مَهَرَ الكتابَ: اس نے کتاب پر مہر لگائی۔ المَهْرِيَه: سرخ گیہوں۔

۵۔ المِهْرجان: پارسیوں کی عید، عظیم جشن۔

مُهْر جمع مُهُور: مہر، قیمت، شرط کا روپیہ، بدی ہوئی رقم، فدیہ۔ مُهر دار: مہر کا حامل۔

مہز: مَهَزَ ـَ مَهْزاً هُ بيده: کو ہاتھ سے دھکیلنا۔

مہش: مَهَشَ ـَ مَهْشاً هُ: کو جلانا، کو ناخنوں سے کھرچنا۔ إِمْتَهَشَ: جلنا۔

مہص: مَهَّصَ الثوبَ: کپڑے کو صاف کرنا، سفید کرنا۔ تَمَهَّصَ في الماء: پانی میں ڈوبنا۔ إِمْهَاصَّتِ الأَرضُ: زمین کا بے نبات ہونا، صفت مَهْصاء۔

مہق: ۱۔ مَهَقَ ـ مَهْقَاتِ الخيلُ: گھوڑے کا دوڑنا۔

۲۔ مَهَقَ ـَ مَهْقاً الفصيلَ: اونٹ کے بچے کو پانی پلانا۔ تَمَهَّقَ الشرابَ: تھوڑی تھوڑی دیر کے بعد شراب پینا۔

۳۔ مَهِقَ ـَ مَهَقاً: بہت سفید ہونا۔ المَهَق (مص): پانی پر کی سبزی۔ الأَمْهَق مونث مَهْقَاء جمع مُهْق: بہت سفید۔ المُهْقَة: بہت سفید رنگ۔

مہک: ۱۔ مَهَكَ ـَ مَهْكاً هُ: کو نرم و چکنا کرنا ــ مَهَّكَ الشيءَ: کو باریک پیسنا۔ إِمَّهَكَ الرجُلُ: کم گوشت والا ہونا۔ مَهْكَةُ الشباب و مُهْكَتُهُ: جوانی کی رونق و تازگی۔ المُهُوك: نرم کمان۔ المُمَهَّك و المُتَمَهِّكُ: بھری جوانی والا۔ کہا جاتا ہے: شابٌّ مُمَهَّكٌ: بھری جوانی والا۔ المُمَّهِك: لمبا، کانپنے والا۔

۲۔ مَهَكَ ـَ مَهْكاً في السير: جلدی جلدی چلنا۔ تَمَهَّكَ في العمل: کام مناسب طور سے کرنا۔ تَمَاهَكَ القومُ: باہم جھگڑنا۔ إِمَّهَكَ في العدو: تیز دوڑنے کی کوشش کرنا۔

مَهَكَ ـَ مَهْكاً: پیسنا، مسلنا، کچلنا، خراش ڈالنا۔ مَهْكَة و مُهْكَة: جوانی کی تازگی، جوانی کا جوبن۔

مہل: ۱۔ مَهَلَ ـَ مَهْلاً و مُهْلَةً و تَمَهَّلَ في العمل: آرام سے جلد بازی کے بغیر کام کرنا۔ مَهَّلَ و أَمْهَلَهُ الدينَ: کو قرض کی ادائیگی میں مہلت دینا ــ الرجُلَ: سے نرمی برتنا۔ إِسْتَمْهَلَهُ: کو انتظار کرنے کے لئے کہنا، سے مہلت مانگنا۔ المَهْل (مص): آرام، فرصت، آہستگی۔ کہا جاتا ہے بَمَهْلاً و عَلَى مَهْلٍ: نرمی سے، جلدی نہ کر، آہستہ کر۔ یہ لفظ مصدر ہے اور اپنے فعل کی جگہ کام دیتا ہے۔ اس کا مذکر، مونث، واحد، تثنیہ اور جمع یکساں ہیں۔ المَهَل: نرمی، آہستگی، کام شروع کرنے سے پہلے اس کے متعلق رہنمائی حاصل کرنا۔ المُهْلَة (مص): نرمی، آہستگی۔ (کہا جاتا ہے: مَشَى على مُهْلَتِه: وہ آرام سے چلا) تیاری۔ کہا جاتا ہے: خذ المُهْلَة في أمرك: اپنے کام کی تیاری کرو۔

۲۔ مَهِلَ ـَ مَهَلاً الرجُلُ: بھلائی میں آگے بڑھنا۔ صفت مَاهِل۔ مَهَّلَ و أَمْهَلَ في الأمر: میں مبالغہ کرنا، عذر کرنا۔ المَهَل: کسی کے پہلے اسلاف، آگے بڑھنا، سبقت۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ ذو مَهَل: فلاں کو خیر میں سبقت حاصل ہے۔ اَخَذَ على فلان المُهْلَة: وہ اس سے عمر یا ادب میں بڑھ گیا۔

۳۔ المُهْل و المَهَل: پیپ یا خاص میت کی پیپ۔ المُهْل: فلزات جیسے چاندی، لوہا، تانبا، پگھلی ہوئی دھاتیں پتلا قطران، پتلا تیل، زہر، پیپ خصوصاً مردہ کی، روٹی سے جھڑی ہوئی راکھ، زیتون کو نچوڑنے کے بعد گرنے والی گٹھلیاں اور چھلکے۔ المُهْلَة: راکھ میں بچی ہوئی چنگاری، پتلا قطران ــ والمَهْلَة و المِهْلَة و المَهَلَة: پیپ خصوصاً مردہ کی۔ المُتَمَهِّل من الرجال: لمبا مرد۔

مَهَلَ ـَ مَهْلاً و مُهْلَةً في: میں دیر لگانا۔ وقت گنوانا، آہستہ ہونا، وقت لینا۔ مَهَّلَ و أَمْهَلَهُ: کو وقت دینا، کو مہلت دینا، تاخیر دینا۔ تَمَهَّلَ: آہستہ ہونا ــ في: میں جان بوجھ کر آہستہ بڑھنا۔ تَمَهَّلَ في خُطَاهُ: سست قدم ہونا۔ تَمَهَّلَ يقولُ: اس نے آہستہ سے کہا۔ تَمَاهَلَ بمعنی تَمَهَّلَ۔ إِسْتَمْهَلَهُ: سے مہلت مانگنا، کو انتظار کرنے کے لئے کہنا۔ مَهْل و مَهَل: سستی، سست رفتاری، آہستگی، آرام، فرصت، مہلت۔ مَهْلاً: سہج سہج، تامل سے اطمینان سے، آہستہ، عجلت کے بغیر۔ على مهل: آہستہ، سہج سہج تامل سے، اطمینان سے۔ بلا عجلت۔ مَهْلَكَ: دلجمعی سے کئے جاؤ۔ گھبراؤ مت۔ على مهلك: دلجمعی سے کئے جاؤ، گھبراؤ مت۔ مُهْلَة: مہلت تاخیر، کسی فیصلہ کیلئے وقت کی حد، پر غور کرنے کا وقت۔ مَهِيلَة: بڑی کشتی۔ إِمْهَال: مہلت دینا، تاخیر کی رعایت۔ إِمْهَالى: تاخیر پر مائل، وقت ضائع کرنے والا، دیر لگانے والا، تعطل میں ڈالنے والا۔ تَمَهُّل: آہستگی، سوچ بچار۔ بتمهل: آہستہ، بتدریج۔ مُتَمَهِّل: آہستہ محتاط، آرام کام کرنے والا، عجلت کے بغیر، مطمئن۔ مُتَمَاهِل: آرام سے کام کرنے والا، آرام دہ، مطمئن، بلا عجلت، آہستہ۔

مہم: مَهْمَا: اسم شرط دو فعلوں کو جزم دیتا ہے غیر ذوی العقول کے لئے استعمال ہوتا ہے۔

۱۔ ظرف زمان ہے: جیسے مَهْمَا يَزُرْنِى زيدٌ أُكْرِمْهُ: جب کبھی زید میری ملاقات کو آئے گا میں اس کی عزت کروں گا۔

۲۔ غیر ظرف بھی ہے: جیسے مَهْمَا تَفْعَلْ أَفْعَلْ: جو تو

کرے گا میں کروں گا۔

مہن: مَهَنَ ـَـ مَهْنًا و مَهْنَةً و مِهْنَةً الرجلَ: کی خدمت کرنا۔۔۔ مَهْنًا: اپنی حرفت میں کام کرنا۔۔۔ الرجلَ: کو مارنا، اور سے سختی کرنا۔۔۔ الثوبَ: کپڑا کھینچنا، کو بوسیدہ و پرانا کرنا۔ مَهُنَ ـُـ مَهَانَةً: حقیر و کمزور ہونا۔ مَاهَنَ مُمَاهَنَةً ہ: کو کرنا، کی مشق کرنا۔ اَمْهَنَ ہ: سے خدمت لینا، کو کمزور کرنا۔ اِمْتَهَنَ الشیءَ: کو حقیر کرنا، بوسیدہ کرنا۔۔۔ الرجلَ: کو نوکر رکھنا۔۔۔ و امتهن الرجلُ: نوکری کرنا۔ المَهْنَة و المِهْنَة و المَهَنَة جمع مِهَن و مُهَن: کام اور خدمت میں مہارت۔ کہا جاتا ہے: قامت المرأةُ بمهنة بیتها: عورت نے اپنا گھر درست کیا۔ ما مِهْنَتُكَ ههنا: تمہارا یہاں کیا کام ہے۔ هو فی مهنة اهله: وہ اپنے اہل کی خدمت میں مشغول ہے۔ خرج فی ثیاب مهنته: وہ اپنے کام کاج کے کپڑوں میں نکلا۔ الماهن (فا) جمع مُهَّان و مَهَنَة و مهان م ماهنة جمع مَوَاهِن: نوکر، غلام۔ المَهِین جمع مُهَنَاء: حقیر، کمزور، کم سمجھ۔

۲ مَهَنَ ـَـ مَهْنًا و مَهْنَةً ہ: کی خدمت کرنا، کو ذلیل کرنا، سے ذلت آمیز سلوک کرنا۔۔۔ ہ: کی حیثیت بگاڑنا، کو بے وقعت کرنا، عام خدمت میں تھکا دینا، استعمال سے تھکا دینا۔ مَهُنَ ـُـ مَهَانَةً: ذلیل ہونا، فرومایہ ہونا، کمینہ ہونا، نیچ ہونا، خدمتگار، نوکر، یا شاگرد پیشہ ہونا۔ مَاهَنَ ہ: کوئی پیشہ کرنا، کوئی حرفت کرنا۔ اِمْتَهَنَ ہ: کو ذلیل کرنا، سے ذلت آمیز سلوک کرنا، کو سخت سست کہنا، کو ذلیل سمجھنا، کو حقیر جاننا، سے نفرت کرنا، کو خدمت گزاری کے کاموں کے لئے نوکر رکھنا۔۔۔ ہ: کی حیثیت بگاڑنا، کو عام خدمت میں تھکا دینا، استعمال سے تھکا دینا۔۔۔ ہ: کو پیشہ ورانہ طور پر کرنا۔ مِهْنَة جمع مِهَن: کام، پیشہ، شغل، مشغلہ، دستکاری، کاروبار۔ مِهْنِی: پیشہ ورانہ، پیشہ کے انتخاب کے متعلق سود مندانہ طور پر ملازم۔ الارشاد المهنی: پیشہ کے انتخاب کے متعلق ماہرانہ مشورہ۔ مَهِین جمع مُهَنَاء: حقیر، ذلیل، کمینہ، فرومایہ، قابل مذمت، لائق مذمت۔ اِمْتِهَان: ذلت، خواری، پستی گراوٹ، تذلیل، شرمساری، حقارت، سبکی، ناجائز یا غلط استعمال، بدسلوکی، نامناسب سلوک۔ مَاهِن جمع مُهَّان: خدمت گزار نوکر۔

مهز: مَهَزَ ـَـ مَهْزًا الرجلَ: کو بہت مارنا، کو زور سے مارنا۔

۲ مَهَا یَمْهُو مَهَاتِ البقرةُ الوحشیّةُ: نیل گائے کا خالص سفید ہونا۔ مَهُوَ یَمْهُو مَهَاوَةً اللبنُ او السمنُ: دودھ یا گھی کا پتلا ہونا صفت مَهُوٌّ۔ اَمْهَی اللبنَ: دودھ میں پانی زیادہ کرنا۔۔۔ القدرَ: ہانڈی میں پانی زیادہ کرنا۔ الحدیدةَ: لوہے کو تیز کرنا۔۔۔ ت العینُ: آنکھ سے آنسو بہنا۔۔۔ القدحَ: تیر سیدھا کرنا۔ الفرسَ: گھوڑے کی رسی لمبی چھوڑنا، کو چلا کر گرمانا تا کہ پسینہ آئے۔ اسم المَهْی۔۔۔ الحبلَ: رسی ڈھیلی کرنا۔ فلانًا: بہت تعریف کرنا۔ کہا جاتا ہے: حفر البئرَ حتی اَمْهَی: اس نے کنواں یہاں تک کھودا کہ پانی تک پہنچ گیا۔ المَهْو (مص): سفید کنکری، بہت پانی ملا دودھ، موتی، بلور، اولہ، تازہ کھجوریں، پتلے پھل والی تلوار۔ المَهَاة جمع مَهًا و مَهَوَات و مَهَیَات: بلور، نیل گائے، سورج۔

مهی: امهی یَمْهی و یَمْهِی مَهْیًا الشفرةَ او الحدیدةَ: پھل کو تیز یا پتلا کرنا۔ الشیءَ: چیز کو گلٹ کرنا۔ اَمْهَی و اَمْتَهَی الشفرةَ او الحدیدةَ: پھل کو تیز کرنا، پتلا کرنا۔ اِسْتَمْهَی الفرسَ: گھوڑے کو پوری رفتار پر چھوڑنا۔۔۔ القومُ: قوم کا دشمن کی صفوں کو چیر کر شکست دینا۔

۲ مَهْیَم: کلمہ استفہام ہے بمعنی تمہارا کیا حال ہے؟ یا تمہیں کیا ہوا؟ یا کیا خبر ہے؟۔

موء: مَاءَ یَمُوءُ مُوَاءً السنورُ: بلی کا میاؤں میاؤں کرنا صفت مَوُوءٌ۔ اَمْوَأَ السنورُ: بلی کا میاؤں میاؤں کرنا۔۔۔ الرجلُ: بلی کی طرح میاؤں میاؤں کرنا۔ المائیة و المائنة و المائیّة (ح): بلی۔

موب: المُوبَذ و المُوبَذان: (فارسی لفظ) مجوسیوں کا حاکم یا گرو، فلسفی، ماہر تجربہ کار۔

موت: مَاتَ یَمُوتُ مَوْتًا: مرنا، کی روح کا جسم کو چھوڑ کر چلا جانا۔۔۔ ت الریحُ: ہوا کا ٹھہرنا۔۔۔ ت النارُ: آگ کا بجھنا۔ ت الحُمَّی: بخار کی تیزی کا کم ہونا۔ الحرُّ او البردُ: گرمی یا سردی کا زائل ہونا۔۔۔ الثوبُ: کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔ مَوَاتًا و مَوَتَانًا المکانُ: جگہ ویران ہونا۔۔۔ الطریقُ: راستے کا چلنا بند ہو جانا۔ کہا جاتا ہے: مات فوق الرَّحل: وہ گہری نیند سو گیا۔ مَوَّتَ ہُ: کو مار دینا۔ مَاوَتَ مُمَاوَتَةً قِرْنَهُ: اپنے مدمقابل سے صبر میں مقابلہ کرنا۔ اَمَاتَ اِمَاتَةً ہُ: کو مار ڈالنا۔۔۔ نفسَهُ: اپنی خواہشات کو مارنا۔ غضبَهُ: غصہ ٹھنڈا کرنا۔۔۔ الرجلُ: مرے ہوئے بچوں والا ہونا۔۔۔ ت الناقةُ او المرأةُ: مرے ہوئے بچے والی ہونا صفت مُمِیت و مُمِیتة جمع مَمَاوِیت۔۔۔ القومُ: قوم کے مویشیوں میں مری پڑنا۔۔۔ اللحمُ: گوشت خوب اچھی طرح پکانا اور ابالنا۔ اُمِیتت اللفظةُ: لفظ کا متروک الاستعمال ہونا۔ کہا جاتا ہے هذا اُمْوتَه: وہ کتنا مردہ دل اور کمزور دل ہے۔ تَمَاوَتَ: جھوٹ موٹ کا مردہ بننا، خاموشی اور کمزوری دکھانا۔ اِسْتَمَاتَ اِسْتِمَاتَةً و اِسْتِمَاتًا: اپنے لئے موت مانگنا، کسی چیز کی خاطر سب کچھ کرنا۔۔۔ الشیءُ: ڈھیلا ہونا۔ الثوبُ: کپڑے کا بوسیدہ و پرانا ہونا۔ المائت: قریب المرگ۔ کہا جاتا ہے مَوْتٌ مائتٌ: سخت موت۔ الموت: موت۔ الموت الاحمر: مقتول ہو کر مرنا۔ الموت الابیض: طبعی موت یا اچانک موت۔ الموت الاسود: گلا گھٹ کر مرنا۔ المُوتة: موت۔ المُوتَة: دیوانگی، مرگی۔ المَوَات (مص): بے جان چیز، غیر آباد زمین۔ المُوتَان: جانوروں کی وبا یا مری۔ کہا جاتا ہے هذا مَوتانُ الفؤاد: یہ کند ذہن ہے۔ مونث مَوتانة۔ المُوتان: جانوروں کی وبا یا مری۔ المَوَتَان: موت۔ ویران زمین، غیر جاندار چیزیں۔ کہا جاتا ہے اشتر من الموتان ولا تشتر من الحیوان: زمین اور مکان خریدو۔ غلام اور جانور نہ خریدو۔ المَیْت جمع اَمْوات و مَوْتَی و مَیْتُون و المَیِّت جمع مَیِّتُون: میت، مردہ مونث مَیْتة و مَیِّت و مَیِّتة جمع مَیْتَات و مَیِّتَات۔ المَیْتَة جمع مَیْتَات: میت کا مونث جانور جو طبعی موت مرا ہو یا غیر شرعی طریقہ پر مرا ہو۔ المِیتَة: موت کی حالت اور اس کی ہیئت۔ کہا جاتا ہے: مات مِیتةً صالحةً: وہ اچھی موت مرا۔ مات مِیتةَ سوءٍ: وہ بری موت مرا۔ المَیْتُوتة: موت۔ الاماتة عند المسیحی: بعض کھانوں سے اجتناب، نفسانی خواہشات کو دبانا اور اللہ تعالی کی عبادت کرنا۔ المَمَات: موت یا موت کا وقت یا زمانہ۔ المُمَات من اللفظ: متروک الاستعمال لفظ۔ خطیئةٌ مُمِیتَةٌ: گناہ کبیرہ، تباہ کن گناہ۔ المُسْتَمِیت (فا): موت کا سامنا کرنے والا، نڈر، پاگل پن کی علامتیں ظاہر کرنے والا اگر پاگل نہ ہو۔

۲ اِسْتَمَاتَ اِسْتِمَاتَةً و اِسْتِمَاتًا: لاغری کے بعد موٹا ہونا۔

۳ مَاتَ ـُـ مَوْتًا: مرنا، تباہ ہونا، برباد ہونا، زندگی سے ہاتھ دھونا، مردہ ہو جانا، کم ہونا، مدہم پڑنا، فرو ہونا، ختم ہو جانا، فنا ہو جانا۔ مَوَّتَ و اَمَاتَ ہ: کو مار دینا، فنا کرنا، کو قتل کرنا، مار ڈالنا، کی موت ہونا، کی موت کا باعث ہونا۔ اَمَاتَ نفسَهُ: نفس کشی کرنا، نفس کو مارنا۔۔۔ ہ: کو کچل دینا، دبا دینا، ختم کرنا، بے حس کرنا، کا

زور کم کرنا، گھٹانا۔ تَماوَت: مردہ بننا، مرنے کا تصنع کرنا، جھوٹ موٹ مردہ بننا، کمزوری کا بہانہ کرنا۔ — فی: میں سست ہونا، مٹھا ہونا، ڈھیلا ڈھالا ہونا۔ اِستِمَاتَ: موت طلب کرنا، موت کی پروانہ کرنا، موت کو خاطر میں نہ لانا، موت کا مقابلہ کرنا، جان قربان کرنا، زندگی کو خطرہ میں ڈالنا۔ — فی: جان پر کھیل کر یا مایوسی کی حالت میں کیلئے جدوجہد کرنا، کے لئے جان پر کھیل جانے والی کوشش کرنا، جان پر کھیل کر یا مایوسی کی حالت میں لڑنا۔ موت و موتہ: موت مَوات: بے جان، بے کیف چیز، بنجر، غیر مزروعہ زمین۔ مَیِّت وِ مَیْت جمع اَمْوَات و مَوتَی: بے جان، مردہ، متوفّی، آنجہانی، مرنے والا۔ مَیْتَة: لاش، نعش، لوتھ، مردار، ایسے جانور کا گوشت جو شرعی طور پر ذبح نہ کیا گیا ہو۔ مِیتَة: مرنے کا انداز۔ مِیْتَة الابطال: ہیرو کی موت، جنگ میں موت۔ مَمَات: جگہ جہاں کوئی مرا ہو۔ موت۔ اِمَاتَة: مارنا، نفس کشی۔ اِستِماتَہ: موت کا مقابلہ۔ — فی: کیلئے جان پر کھیل جانے والی کوشش، کیلئے جان پر کھیل جانے والی جدوجہد۔ مَائِت: مرنے والا، جاں بلب، قریب المرگ، فانی۔ مُمِیْت: مہلک، جان لیوا، کاری۔ خطینةٌ مُمِیتَةٌ: گناہ کبیرہ۔ مُمَات: متروک، غیر مروج، دقیانوسی۔ مستمیت: موت کا مقابلہ کرنے والا، غیر محتاط، مردانگی کا، شہید، شہید کی موت جھیلنے والا۔

○ موتو سیکل جمع موتو سیکلات: موٹر سائیکل۔

موث: مَاثَ یَمُوثُ مَوثاً و مَوَثَاناً الشیء بالشیءِ: ایک چیز کو دوسری میں ملانا، خلط ملط کرنا۔ الشیءَ فی الماء: کو پانی میں حل کرنا، تر کرنا۔ اِنمَاث: خلط ملط ہونا، حل ہونا، تر ہونا۔

موج: مَاجَ یَمُوجُ مَوْجاً و مَوَجَاناً البحرُ: سمندر کا موج مارنا، جوش مارنا۔ — القومُ: قوم کے معاملات کا مضطرب و بے ترتیب ہونا، لوگوں کا ایک دوسرے میں گھس جانا۔ — عن الحق: حق سے پھر جانا، الگ ہو جانا۔ تَمَوّج البحرُ: سمندر کا موج مارنا، جوش مارنا۔ المَوْج (مص) جمع اَمْوَاج واحد مَوْجَة جمع مَوجَات: موج، لہر۔ مَوْجَةُ الشباب: آغازِ جوانی۔ المَوجَاتُ المُستَقِرَّةُ (ف): مستقر موجیں۔ المَوّاج: بہت موجیں اٹھانے والا۔

○ مَاجَ ـ مَوْجاً و مَوَجَاناً: سمندر کا چڑھنا اترنا، ابھر کر گرنا، بلند ہونا، لہریا ہونا، امنڈ آنا، موجزن ہونا، متلاطم ہونا، سمندر کی لہروں کا چڑھنا اترنا۔ — ب: سے برانگیختہ ہونا، مشتعل ہونا، جوش میں آنا، بے چین ہونا، مضطرب ہونا۔ تَموّجَ: بمعنی ماج نیز تَموّج: لہروں کی صورت میں اٹھنا، ہلکورے اٹھنا، (پانی کی سطح پر) ہلکی ہلکی موجیں پیدا ہونا، لہرانا، ہلنا جلنا۔ تَماوَجَ: لہرانا، لہریا ہونا۔ — خول: کے گرد لہریا لکیر بنانا۔ بہنا، چڑھنا، طغیانی میں ہونا، بلند ہونا، امنڈ آنا۔ موج طویل: لونگ ویو (long wave) (ریڈیو)۔ موج قصیر: شارٹ ویو (short wave) (ریڈیو)۔ موج متوسط: درمیانی اور ہلکی لہر (medium wave)۔ امواج صوتیة: آواز کی لہریں sound waves۔ امواج مُستَمِرَّة: مسلسل لہریں۔ امواج مُضمَحِلّة: بتدریج گھٹنے والی لہریں۔ امواج مُنعَکِسَة: منعکس یا بالواسطہ لہریں۔ موجة حارة: گرم لہر، گرمی کی لہر۔ موجة الشباب: جوانی کا جوبن یا تازگی۔ سَعَةُ الموجة: ارتعاش کا عرض۔ طول الموجة: لہر کی لمبائی۔ موجة استنکار: ناپسندیدگی کی لہر۔ مَوّاج: لہریا، متلاطم جمع مَوّاجات: ٹرانسمیٹر (transmitter)۔ تمویج: بالوں کا لہرانا۔ التمویج علی البارد: سرد لہر، مستقل لہر۔ تَمَوُّج جمع تموّجات: اہتزاز، لرزش، جنبش، ارتعاش، لہریا ہونا، لہریا حرکت، ہلنا، جلنا۔ تَمَوُّجَات صوتیة: آواز کی لہریں۔ تموُّجُ الهواء: فضائی ارتعاشات۔ مَائِج: ہنگامہ خیز، طوفانی، طوفان خیز، طلاطم خیز (سمندر)۔

موخ: مَاخَ یَمُوخُ مَوْخاً الغضبُ: غصہ کا ٹھنڈا ہونا۔

○ مَودَة جمع مَودَات: فیشن، سٹائل، فیشن ایبل، جمع ہیٹ فیشن، زنانہ ٹوپیاں۔ علی المودة: نئے فیشن کا، فیشن ایبل، عام رواج کے مطابق، مقبول طرز کے مطابق، وضع دار، کسی خاص طرز کا (stylish)۔

○ مَودِل یا مَودِیل جمع مودیلات: ماڈل، نمونہ۔

موذ: المَاذ: خوش طبع، خوش اخلاق۔ المَاذِی: سفید یا عمدہ شہد، ہتھیار، نرم زرہ۔ المَاذِیَة: نرم ذرہ، شراب۔

مور: ۱۔ مَارَ یَمُورُ مَوراً البحرُ: سمندر کا موجزن ہونا، جوش مارنا۔ — الدمُ علی الارض: خون کا زمین پر پھیل کر بہنا۔ — الدمَ: خون کو زمین پر پھیلا کر بہانا۔ — الشیءُ: آگے پیچھے تیزی سے ہلنا۔ — السنانُ فی المطعون: نیزے کا زخمی کے بدن میں ہلنا۔ — الترابُ: گرد و غبار کا اڑنا۔ —ت الریحُ الترابَ و بالتراب: ہوا کا گرد و غبار اڑانا۔ — الصوفُ عن الجسد: جسم پر سے پشم اکھیڑنا۔ اَمَارَ الدمَ: خون بہانا۔ — السنانَ فی المطعون: نیزہ کو نیزہ زدہ (زخمی) میں ہلانا۔ —ت الریحُ الترابَ: ہوا کا گرد و غبار اڑانا۔ تَمَوَّرَ: تردد کی حالت میں آنا جانا۔ — الشَعرُ: بالوں کا دائیں بائیں ہونا۔ ...... الشیءُ: چیز کا مضطرب ہونا اور جلدی جلدی حرکت کرنا۔ کہا جاتا ہے: تَمَوَّرَ الوبرُ و نحوہ عن الدابة: بال یا اون کا جانور کے بدن پر سے گر جانا۔ اِنمَارَ الشَعرُ: بالوں کا اکھڑ جانا۔ اِمْتَار اِمْتِیَاراً السیفَ: تلوار سونتنا۔ المائِر (فا) مونث مَائِرة جمع مَائفرات و مَوَائِر: کم عقل آدمی۔ سَهمٌ مائِر: گھس جانے والا ہلکا تیر۔ المَور: تیزی، نرم چال، بہت آمد و رفت کا ہموار راستہ۔ المُور: ہوا میں اڑنے والا گرد و غبار، مٹی جس کو ہوا اڑائے۔ المُورَة: گری ہوئی اون۔ المُوَارَة: گری ہوئی اون، کسی چیز سے گری ہوئی چیز۔ فنا ہونے والی چیز کا بقیہ۔ المَوّار: المائر کا اسم مبالغہ۔ ریحٌ مَوّارَة و ارِیَاح مُورٌ: گرد و غبار اڑانے والی ہوا یا ہوائیں۔

۲۔ المُور (ح): ایک قسم کی بھیڑ۔

۳۔ مار و ماری: سریانی لفظ بمعنی جناب اکثر عیسائی اولیاء کے لئے مستعمل ہے۔ ولیہ کے لئے مُرت کا لفظ استعمال کیا جاتا ہے۔

۴۔ المَورَجُ: گیہوں وغیرہ، گاہنے کا آلہ عوام اسے نورج کے لئے استعمال کرتے ہیں۔ جو غلہ گاہنے کا آلہ ہے۔

۵۔ المُورِکس (ح): ایک قسم کی مچھلی جو سرخ رنگ کا سائل خارج کرتی ہے۔ قدماء خصوصاً اہل فنیق، اس سے ارغوانی (اودا) رنگ بناتے تھے۔

○ مَارَ ـ مَوراً: ادھر ادھر ہلنا، حرکت کرنا آگے پیچھے یا ایک طرف سے دوسری طرف ہلنا، متحرک ہونا، حرکت میں آنا۔ تَموّرَ: بمعنی مَارَ یمور موراً۔ مَوّار: رقاص، گھڑی کا رقاص pendulum۔ تَمَوُّر: ہلنا جلنا، جھولنے والی حرکت۔ تمورا: آگے پیچھے، ادھر ادھر۔ المورَہ: موریا Moreal۔ مَوارتزم: وجع المفاصل، جوڑوں کا درد۔ مورفین: مارفیا، افیم کا ست (morphine)۔ مُورِینَة: لکڑی کا شہتیر، ٹیڑھی چھت کا شہتیر۔ جمع مورینات۔

موز: ۱۔ المَوز واحد مَوزَة (ن): کیلے کا درخت، کیلا۔ المَوّاز: کیلے بیچنے والا۔

۲۔ المَوزَج جمع مَوازِج و مَوازِجة: موزہ۔

موس: ۱۔ مَاسَ یَمُوسُ مَوساً الرأسَ: سر مونڈنا۔ الماس (عوام ماز کہتے ہیں) ہیرا۔ رجُلٌ ماسٌ: جس پر زجر و توبیخ کوئی اثر نہ کرے۔ المُوسَی جمع مَوَاس و مُوسَیَات: اُسترا (مذکر و مونث)۔

۲۔ المُوسِیقَی (ف ج): گانے کا فن۔ بعض گانے کے

آلات پر بھی اس کا اطلاق کیا جاتا ہے (یونانی لفظ) المُوسِیقِی: گانے والا، گویا، موسیقار۔

۳۔ المُوسِلِین: سوتی کپڑے کی قسمیں جو باریک اور ملائم ہوتا ہے۔

○ مُوسَی: حضرت موسیٰ علیہ السلام۔ سمك موسی: یورپ کی ایک چپٹی مچھلی۔ مُوسَوِی: حضرت موسیٰ سے متعلق۔ موسوی۔ موسْطَرْدَة: رائی، سرسوں، خردل، سرشف، توریا۔ موسکو: روس کے ایک شہر کا نام۔ مُوسِیقَار: مغنی مطرب، نغمہ گر، ماہر موسیقی، موسیقار۔

موش: مَاشَ یَمُوشُ مَوْشًا الکَرْمَ: باقی ماندہ انگور چننا۔ الماش واحد مَاشَة (ط): اُڑد، گھر کا ادنی قسم کا سامان۔

○ ماش: چھلی دار یا دانوں والا پودہ جس میں سیاہ خوردنی دانے لگتے ہیں۔ ہندوستانی مٹر، سیم۔

موص: مَاصَ یَمُوصُ مَوصًا الشیءَ: کو ہاتھ سے ملنا...... و مَوَّصَ الثوبَ: کپڑا دھونا۔ المَوْص (مص): بھوسا۔ المُوَاصَة: وہ چیز جس سے کپڑے دھوئے جائیں یا برتن۔

○ المَوْصِل: موصل شمالی عراق کا ایک شہر۔

موصة: دیکھو موده بمعنی فیشن، سٹائل۔

موع: مَوْعَةُ الشباب: آغاز جوانی۔

موغ: مَاغَ یَمُوغُ مَوْغًا و مُوَاغًا السنور: بلی کا میاؤں میاؤں کرنا۔

موق: ا۔ مَاقَ یَمُوقُ مَوْقًا و مُوقًا و مَوَاقَةً و مُؤُوقًا الرجُلُ: غباوت ملا بیوقوف ہونا، ہلاک ہونا۔ تَمَاوَقَ: حماقت دکھانا۔ اِنْمَاقَ اِنْمِیَاقًا: بیوقوف ہو جانا، بیوقوفوں جیسا کام کرنا۔ المائق جمع مَوْقَی: احمق کہا جاتا ہے: هو احمقُ مائِقٌ: وہ بہت احمق ہے۔) ہلاک ہونے والا۔ المُوق (مص) جمع اَمْوَاق: غباوت ملی حماقت۔

۲۔ مَاقَ یَمُوقُ مَوْقًا المبیعُ: ارزاں ہونا (فروخت کا)۔۔۔ الطعامُ: غلہ مندہ ہونا۔

۳۔ المُوق جمع اَمْوَاق: گرد و غبار (ح): پردار چیونٹی، گوشہ چشم، باریک موزہ پر پہنا جانے والا موٹا موزہ۔

مول: ا۔ مَالَ یَمُولُ مَوْلًا و مُؤُوْلًا: مال دار ہونا، بہت مال والا ہونا۔۔۔ مَوْلًا هُ: کو مال دینا۔ مَالَ یَمَالُ مَوَلًا و مُؤُوْلًا: مالدار ہونا، بہت مال والا ہونا۔ مَوَّلَ هُ: کو مالدار بنانا۔ اَمَالَ اِمَالَةً هُ: کو مال دینا۔ کہا جاتا ہے: ما امْوَلَهُ: وہ کتنا مالدار ہے۔ تَمَوَّلَ المالَ: اپنے لئے مال جمع کرنا۔ و اِسْتَمَالَ: مال حاصل کرنا، بہت مالدار ہونا۔ المال جمع اَمْوَال: مال، دولت، اہل بادیہ کے نزدیک، بھیڑیں، اونٹ، مویشی بکریاں، (مذکر و مونث) کہا جاتا ہے: هو المال و هی المال۔ خرج الی ماله: وہ اپنی اراضی یا اونٹوں کی طرف نکلا۔۔۔ جمع مالة و مَالُون: بہت مال والا۔ کہا جاتا ہے: رَجُلٌ مالٌ مونث مالة جمع مالہ بطور مفرد و مالات: بہت مال والا آدمی۔ المَالِیَّة: دولت اور مال کے متعلق۔ کبھی مال کو بھی کہتے ہیں۔

المَوَّل و المَیِّل: بہت مال والا۔ المُوَیل: مال کی تصغیر۔ تھوڑی دولت۔

۲۔ المال (ع ح): عدد کا مربع۔ المُول: واحد مُولة (ح): مکڑی۔

○ مَوَّلَ ہ: کو امیر بنانا، کو مالا مال کرنا، تو انگر بنانا، کو روپیہ فراہم کرنا، فنانس کرنا۔ تَمَوَّلَ: روپیہ فراہم ہونا، روپیہ لگنا، رقم لگنا، امیر ہو جانا، دولتمند ہو جانا۔ اِسْتَمَالَ: امیر ہو جانا، دولت مند ہو جانا۔ مال جمع اموال: جائداد، جائداد منقولہ، اثاثہ، خانگی سامان، سامان، دولت، امارت، دولتمندی۔ تَمَوُّل زمینداری، تعلقہ، مال، روپیہ پیسہ، آمدنی، یافت، املاک، سرمایہ، مالی وسائل، ٹیکس خصوصاً زمین کا ٹیکس، قابل فروخت حق ملکیت۔ اموال: جائداد، اثاثہ، املاک، جائداد منقولہ، خانگی سامان، سامان، مالی وسائل، ٹیکس۔

ذو مال: دولتمند، امیر۔ مال احتیاطی: محفوظ فنڈ۔ مال الاطیان: زمینی ٹیکس۔ مال الحرام: حرام کمائی۔ مال الحکومة: حکومت کے ٹیکس۔ اموال مُقَرَّرَة: براہ راست ٹیکس۔ مال نقلی اور مال منقول: جائداد منقولہ۔ مال ثابت: زمینی جائداد، غیر منقولہ جائداد۔ مال غیر مُتَقَوَّم: تجارتی قدر کے بغیر چیز۔ امین المال: خزانچی۔ بیت المال: خزانہ۔ راس مال: سرمایہ۔ مَالِی: نظام زر کے متعلق، مالی، مالیاتی، روپیہ پیسہ، مال یا سرکاری خزانہ سے متعلق، ماہر مالیات، روپیہ لگانے والا، مالی (سال کا)، سرمایہ دار۔ بیت مالی: مالی ادارہ، بنکاری ادارہ۔ تَضَخُّمٌ مَالِیٌّ: افراط زر۔ سنة مالیه: مالی سال۔ غَرَامَةٌ مالیة یا عُقُوبَة مالیة: جرمانہ۔ مَالِیَة: امور متعلقہ نظام زر، روپیہ پیسہ، مال، سرکاری خزانہ، ریاست کی سالانہ مجموعہ آمدنی جو ٹیکسوں وغیرہ سے حاصل ہوتی ہے۔ (public revenue) محاصل، مالیات، مالی صورت حال، وزارة المالية: وزارت خزانہ، سررشتہ مال، مُمَوِّل جمع مُمَوِّلُون: روپیہ لگانے والا، سرمایہ دار۔ تَمْوِیل: سرمایہ لگانا، ٹیکس ادا کرنا۔ مُمَوِّل جمع مُمَوِّلون: ٹیکس دینے والا، محصول دینے والا۔ مُمَوَّل: صاحب جائداد، دولتمند، امیر۔ مُتَمَوِّل: امیر، دولتمند، خوشحال، آسودہ حال، سرمایہ لگانے والا، سرمایہ دار۔

مَوَّال جمع مَوَاوِیل: عام بول چال میں اور اکثر و بیشتر بانسری کے ساتھ گائی جانے والی نظم۔ مَوَّالیا: بمعنی مَوَّال۔

موم: ا۔ مِیمَ مَوْمًا الرجُلُ: برسام کی بیماری والا ہونا، شدید قسم کی چیچک میں مبتلا ہونا کہ سارا جسم یکسر زخم بن جائے۔ صفت مفعولی مَمُوم۔ المُوم: (طب) برسام یا شدید قسم کی چیچک۔

۲۔ مَوَّمَ مِیمًا: میم (م) لکھنا۔

۳۔ المُوم: موم۔ المَوْمَاء و المَوْمَاة جمع المَوَامِی: وسیع بیابان یا بے آب بیابان۔ المُومِیَاء: ایک دوا۔ قدیم مصریوں کے طریق پر حنوط لگائے ہوئے اجسام۔

○ مُومِیَاء و مُومِیَة جمع مُومِیَات: مَمّی، حنوط شدہ لاش، مسالہ لگا کر محفوظ رکھی ہوئی لاش۔

مون: ا۔ مَانَ یَمُونُ مَوْنًا و مُؤُونَةً و مَوَّنَ: کسی کا خرچ برداشت کرنا صفت مائِن تَمَوَّنَ: اشیائے خوردنی جمع کرنا، بال بچوں پر زیادہ خرچ کرنا۔ المُونَة جمع مُوَن: جمع شدہ اشیاء خوردنی۔ بیتُ المُونَة: کھانے پینے کی اشیاء جیسے گھی تیل وغیرہ جمع کرنے کا کمرہ، اسٹور ہاؤس۔ المَوَّان: ذخیرہ رکھنے والا۔ ذخیرہ فراہم کرنے والا۔

۲۔ مَانَ یَمُونُ مَوْنًا و مُؤُونَةَ الارضَ: کھیتی کے لئے زمین جوتنا۔

○ مَانَ مَوْنًا و مُؤُونَةً و مَوَّنَ ہ: کو اشیائے خوردنی مہیا کرنا، کو ذخیرہ فراہم کرنا۔۔۔ ہ/ ب: کو کچھ فراہم کرنا۔ تَمَوَّنَ: اشیائے خورد و نوش کا ذخیرہ کرنا، جمع کرنا، گودام میں رکھنا۔ مُونَة: اشیاء خورد و نوش۔ تَمْوِین: خوراک کی بہم رسانی، ذخیرہ کی فراہمی، بہم رسانی، لبریزی۔

○ مَوَانِی: مِینَاء کی جمع دیکھیئے۔

مُونِیخ: میونخ Munich (ایک شہر کا نام)۔

موہ: ا۔ مَاهَ یَمُوهُ مَوْهًا الرجُلَ: کو پانی پلانا۔۔۔ الشیءَ بالشیءِ: کو ملانا، خلط ملط کرنا۔ یَمُوهُ و یَمَاهُ مَوْهًا و مَاهَةً و مُؤُوهًا البئرُ: کنوئیں کا زیادہ پانی والا ہونا۔۔۔ ت السفینةُ: کشتی میں پانی داخل ہو جانا۔ مَوَّهَ المکانُ: جگہ کا پانی والی ہونا۔۔۔ القِدرَ: ہانڈی میں بہت پانی ڈالنا۔۔۔ الشیءَ

بماء الذهب او الفضة و نحوهما: کو گلٹ کرنا یا اس پر سونے چاندی وغیرہ کا پانی چڑھانا۔ ـــ علیه الامرَ او الخبرَ: کو خلاف واقعہ جھوٹا بیان سنانا۔ أَمَاهَ إِمَاهَةً و أَمْوَهَ إِمْوَاهاً الرجلَ: کو پانی پلانا۔ ـــ الحوضَ: حوض میں پانی جمع کرنا۔ ـــ الدواةَ: دوات میں پانی ڈالنا۔ ـــ البئرَ: کنواں کھود کر پانی نکالنا ـــ السکّینَ: چھری پر پانی چڑھانا۔ ـــ الشیءَ: کو ملانا۔ ـــ الشیءُ: ملنا۔ ـــ ت السماءُ: آسمان کا بہت پانی برسانا۔ ـــ ت الارضُ: زمین کا بہت پانی والا ہونا۔ تَمَوَّهَ: گلٹ ہونا۔ ـــ العنبُ: انگور میں رس پڑ کر پکنے کے قریب ہونا۔ ـــ المکانُ بالبقل: جگہ کا سبزہ زار ہونا۔

المَاء: پانی۔ (اصل مَوَهٌ ہے) تصغیر مُوَیه ہے۔ نسبت کے لئے مَائِی و مَاوِیّ و مَاهِی جمع مِیاه و اَمْوَاه۔ ماءُ الوَرْدِ و ماء الزهرِ و نحوهما: گلاب وغیرہ کا پانی جو عرق کی شکل میں کھینچا جائے۔ مَاءُ الوَجْه او ماء الشباب: چہرے کی رونق، جوانی کی تازگی۔ ماءُ السیف: تلوار کی آب و تاب۔ بناتُ الماء: پانی سے مانوس یا آبی پرندے۔ مفرد: ابن الماء۔ الماء الازرق (طب): موتیا بند۔ الماه: پانی۔ نسبت کے لئے مَاهِی: کہا جاتا ہے: رَجُلٌ ماهُ الفؤاد: بزدل اور بیوقوف آدمی۔ الماءَة: پانی تصغیر مُوَیْهَة۔ المَاهَة (طب): چیچک۔ بئرٌ ماهَةٌ: بہت پانی والا کنواں۔ المانیة من الشجر: رس۔ سیال جس سے درخت کو غذا حاصل ہو۔ الماهِیَة جمع ماهِیَّات: المَاهِی کا مؤنث۔ المَاوِیّة جمع مَاوِیّ: آئینہ۔ ـــ من الشجر: سیال جس سے درخت کو غذاء حاصل ہو۔ المُوهَة و المُوَاهَة من الوجه: چہرہ کی رونق اور حسن۔ رکیّة مَیِّهَةٌ: بہت پانی والا کنواں۔ الأَمْوَهُ: اسم تفضیل: زیادہ پانی والا۔ کہا جاتا ہے: البئر هذه السنة أَمْوَهُ مِمّا کانت: کنواں اس سال پہلے سالوں سے زیادہ پانی والا ہے۔ المُمَوَّهَة (مفع): ناخنہ دار آنکھ۔ التمْوِیْه (اع): کیموفلاژ: جنگی سامان کو دشمن کی نظروں سے چھپانے کے لئے ان کی ہیئت کی تبدیلی (camouflage)

٢۔ المَاهِیَة جمع مَاهِیات: ماہانہ تنخواہ۔ مَاهِیَةُ الشیء: چیز کی حقیقت۔

ماهَ ـ مَوْهًا ہ ب: کو سے ملانا، خلط ملط کرنا۔ ـــ مَوْهًا و مُؤُوهًا و ماهَةً: بہت پانی والا ہونا۔ مَوَّهَ: بہت پانی والا ہونا۔ ـــ ہ: میں پانی ڈالنا۔ ـــ ہ: میں پانی کی آمیزش کرنا۔ ـــ ہ: کو پتلا کرنا، کو پانی ملا کر ہلکا کرنا، نرم کرنا، میں کھوٹ ڈالنا، ملاوٹ کرنا۔ ـــ ہ/علی: میں جعلسازی کرنا۔ ـــ ہ: کو خلاف واقعہ بیان کرنا، کو توڑ مروڑ کر بیان کرنا، کے متعلق غلط تصور پیش کرنا، غلط بیانی کرنا۔ ـــ ب علی: کے سامنے تصنع کرنا، کا کے سامنے جھوٹا اظہار کرنا ـــ ہ: کو کیموفلاژ کرنا، چھپانا، کی ہیئت بدل ڈالنا، کو دشمن کی نظروں سے چھپانا، ـــ ہ ب: (نکمی دھات) پر (سونے یا چاندی) کا ملمع کرنا۔ اَمْوَهَ ہ: میں پانی ملانا۔ ماء جمع میاه و امواه: پانی، سیال، مائع، رس، عرق۔ کالماء الجاری: روانی سے، اچھی طرح ٹھیک سے، کسی خرابی کے بغیر۔ ماء ابیض: موتیا، موتیا بند۔ ماء الزهر: سنترے مالٹے وغیرہ کے پھولوں کا عرق۔ ماء عَذب: تازہ پانی، نوشیدنی پانی۔ ماء غازی: جمع میاه غازیه: معدنی پانی۔ ماء الکولونیا: Eau de cologne یوڈی کلون: ایک خوشبودار عرق۔ ماء الوجه: عزت، پاس، لحاظ، شرافت، خودداری۔ اراق ماء وجهه: عزت قربان کرنا، اپنے آپ کو ذلیل کرنا، کے لئے موجب رسوائی ہونا۔ بذل ماء وجهه: بمعنی اراق ماء وجهه۔ ماء الورد: عرق گلاب۔ میاهٌ إقلیمیة: علاقائی پانی۔ میاه الامطار: بارش کا پانی۔ میاهٌ جوفیة: زمین کا پانی۔ میاه ساحلیه: ساحلی پانی۔ بنو ماء السماء: عرب لوگ۔ کأس التمویه: لبریز پیالہ۔ تَمْوِیهی: جھوٹا، مصنوعی، بناوٹی، نقلی، جعلی، فرضی، جھوٹ موٹ۔ غارَة تمویهة: نقلی حملہ، دھوکے کا داؤ۔

میت: مَاتَ یَمِیتُ مِیتاً: مات یموت موتاً کی طرح بمعنی مرنا۔

میث: ماثَ یَمِیثُ مِیثاً الشیءَ فی الماء: کو پانی میں حل کرنا۔ مَیَّثَ الشیء فی الماء: کو پانی میں حل کرنا۔ ـــ الرجلَ: کو ذلیل کرنا۔ تَمَیَّثَ الشیءُ فی الماء: چیز کا پانی میں حل ہونا۔ ـــ الرجلُ: ذلیل ہونا۔ ـــ ت الارضُ: زمین کا بارش سے نرم ہونا۔ ـــ ت الحرارةُ: گرمی ٹھنڈی ہونا۔ اِنْمَاثَ اِنْمِیاثاً الشیءُ فی الماء: چیز کے اجزاء کا پانی میں حل ہونا۔ اِمْتَاثَ الرجلُ: زندگی کا آرام پانا۔ ـــ الأقِطَ: پنیر کو پانی میں بھگو کر کھانا۔ ـــ الشیءَ فی الماء: کو پانی میں حل کرنا۔ المَیِّث: نرم۔ کہا جاتا ہے نشیءٌ و عیشٌ مَیِّثٌ: نرم چیز، خوشگوار زندگی۔ ارضٌ مَیْثَاء: نرم زمین۔ المُسْتَمِیث: انڈے کی سفیدی۔

میج: مَاجَ یَمِیجُ مَیجًا الشیءُ: ملنا، خلط ملط ہونا۔

میح: ١۔ مَاحَ یَمِیحُ مَیحاً و مَیحَةً: پانی سے چلو بھرنا۔ ـــ اصحابَه: ساتھیوں کے لئے چلو چلو پانی لینا...... الرجلَ: کو نفع دینا۔ ـــ ہُ عند الامیر: کی حاکم سے سفارش کرنا۔ کہا جاتا ہے مِحْنِی عند الامیر: حاکم سے میری سفارش کرو ـــ مَیحاً و مِیَاحَةً ہُ: کو دینا۔ اِمْتَاحَ الماءَ: پانی سے چلو بھرنا۔ ـــ الرجلَ: سے بخشش طلب کرنا۔ ـــ ہُ الحرُّ او العملُ: کو گرمی یا کام کا عرق آلود کرنا۔ اِسْتَمَاحَ اِسْتِمَاحَةً ہُ: سے بخشش مانگنا، یا سفارش کرنے کی درخواست کرنا۔ المَائِح جمع مَاحَة و المُیّاح: چلو سے پانی پلانے کی درخواست کرنے والا۔

٢۔ مَاحَ یَمِیحُ مَیحًا و مَیحُوحَةً الرجلُ: نخرے اور تکبر سے چلنا۔ ـــ ت الریحُ الشجرةَ: ہوا کا درخت کو جھکا دینا۔ مَیَّحَ تَمْیِیحًا الغصنُ او السکرانُ: ٹہنی کا ہلنا، مخمور کا ڈگمگانا۔ مَایَحَ مُمَایَحَةً ہُ: سے خلط ملط ہونا۔ تَمَیَّحَ: نازو انداز سے چلنا، دائیں بائیں جھکنا۔ تَمَایَحَ: ہلنا، ڈگمگانا۔

مَاحَ ـ مَیحًا و مَیحُوحَةً: اکڑ کر چلنا، مصنوعی شان و شوکت کے ساتھ چلنا، مٹکنا، مٹکتے ہوئے چلنا، اٹھلا کر چلنا، بطخ کی چال چلنا۔ تَمَیَّحَ و تَمَایَحَ: ہلنا، ڈگمگانا، لڑکھڑانا، ہلنا، ڈولنا، جھولنا، لہرانا۔ اِسْتَمَاحَ ہ ہ: سے اعانت نوازش کرم کی درخواست کرنا۔ ـــ ہ کی درخواست کرنا۔ اِسْتَمَاحَ عُذرا مِن: کے لئے معذرت چاہنا۔

مید: المَاءُ یَمِیدُ مَیداً و مَیَدَاناً: حرکت کرنا، ہلنا، کانپنا، جھوک لگانا، مڑنا، انحراف کرنا۔ کہا جاتا ہے: مادت به الارضُ: زمین اس کے ساتھ گھوم گئی۔ ـــ الغُصنُ: شاخ کا جھکنا، ہلنا۔ ـــ الرجلُ: تکبر اور ناز سے چلنا، کا سر چکرانا۔ تَمَیَّدَتِ المرأةُ: عورت کا ناز سے چلنا۔ تَمَایَد: ہلتے ہوئے لڑکھڑانا۔ المائِد جمع مَیْدَی: جھکنے والا، جس کا سر چکرائے۔ غصنٌ مائِد: جھکنے والی شاخ۔ المائِدة جمع مَوَائِد و مائِدات: مائِد کا مؤنث۔ زمین کا دائرہ۔ المَیْدَة: مَادَ کا اسم مرة۔ المَیَّاد مؤنث مَیَّادَة: بہت ہلنے اور لڑکھڑانے والا۔ المَیْدان و المِیدان جمع مَیَادِین: کھیل کا میدان۔ گھوڑ دوڑ کا میدان۔ المَیُود: بہت حرکت کرنے والا۔ غُصونٌ مُیَّدٌ: جھکنے والی یا جھکی ہوئی شاخیں۔

٢۔ مَادَ یَمِیدُ مَیداً و مَیدَاناً الرجلَ: کی زیارت کرنا، کے ساتھ نیکی کا سلوک کرنا، پر احسان کرنا۔ اِمْتَادَ اِمْتِیادًا: بخشش مانگنا۔ کہا جاتا ہے: اِمْتَادُوہُ فمادَهم۔

انہوں نے اس سے بخشش مانگی تو اس نے انہیں بخشش دی۔ المَائِدة جمع مَوَائِد و مَائِدات: دسترخوان، کھانا، کھانے کا کمرہ۔ المَيْدَة: کھانا، دسترخوان۔ المُمْتَاد: بخشش مانگنے والا۔

۳۔ مَیدَ: بَیدَ کے معنی میں نادر ہے۔ بوجہ، اس لئے۔ مَیدَی: کے لئے۔ کہا جاتا ہے فَعَلَهُ مَيدَى ذلك: اس نے یہ اس کی وجہ سے کیا۔ مقابل کے معنی میں بھی آتا ہے۔ کہا جاتا ہے: داری بمَيْدَى داره: میرا گھر اسکے گھر کے مقابل ہے۔ مِيداء الشيء: قیاس پیمانہ، اندازہ مقدار۔ کہا جاتا ہے: هذا مِيداءُ ذاك و بمِيدَائِه: یہ اس کے مقابل ہے۔

⊙ مَادَ - مَيْداً و مَيَدَاناً: ہلنا، الٹ ہونا، ہلایا جانا، دھکا لگنا، جھولنا، ڈگمگانا، ڈولنا، مڑنا، دوران سر میں مبتلا ہونا، کا سر چکرانا، کا سر گھومنا۔ مَادَ ب: کو زور سے ہلانا۔ تَمَادَ: آگے پیچھے جھولنا، ڈگمگانا، ایک طرف سے دوسری طرف ہلنا، ڈولنا، جھولنا، لہرانا۔ مَيْدَة جمع مِيَد: دروازے یا کھڑکی کے اوپر کی چوکھٹ سر دل۔ لنٹل۔ مِيْدَاء: پیمانہ، مقدار، لمبائی، فاصلہ۔ مِيْدَاءَ: کے سامنے، کے مقابل، کے سامنے۔ مَيْدان و مِيْدَان جمع مَيَادِين: مربع، کھلی جگہ، کھلا قطعہ یا خطہ، میدان، اکھاڑا، دنگل، میدان جنگ، مقابلے کا علاقہ، لڑائی کا علاقہ، گھڑ دوڑ کا میدان، گھڑ دوڑ کا محصور راستہ، کھیل کا میدان، میدان، خیال و عمل کا میدان، لائن، دائرہ عمل۔ مَيْدَانُ التدريب: فوجی تربیت کا میدان، ملٹری ٹریننگ سنٹر، مَيْدانُ الحرب: میدان جنگ۔ ميدان السباق: گھڑ دوڑ کے مقابلہ کا میدان۔ ميدان العمل: میدان عمل۔ ميدان القتال: میدان جنگ۔ خرج من ميدان العمل: بے روزگار ہونا۔ ظهر في الميدان: منظر پر نمودار ہونا۔ في ميدان الشرف: نیک نامی کے میدان پر۔ مدافع الميدان: میدانی توپیں۔ مائد جمع مُيَّدَى: سرگرانی، قے متلی، بحری سفر کی بیماری میں مبتلا۔ مائدة جمع مائدات و مَوَائد: میز۔ مائدةُ التشريح: آپریشن کی میز۔ مائدة الزينة: سنگار میز۔ مائدةُ السُفرَة: کھانے کی میز۔ مَدَالِيُون: بڑا تمغہ۔

میر: ۱۔ مَارَ يَمِيرُ مَيراً و امَارَ عيالهُ: عیال کے لئے کھانا اور اشیاء خورد و نوش لانا۔ مَايَرَ مُمَايَرَةً: کے پاس خوراک لانا۔ امْتَار لعياله او لنفسه: اپنے عیال کے لئے یا اپنے لئے خوراک اور اشیاء خوردنی جمع کرنا۔ المائر جمع مُيَّار و مَيَّارة فا: خوراک لانے والا۔ المَيْر (مص): خوراک کھانا۔ کہا جاتا ہے: ماعندهم خيرٌ ولا مَير: ان کے پاس نہ تو دنیا ہے نہ آخرت۔ المِيرَة جمع مِيَر: ذخیرہ کی ہوئی خوراک۔ المَيَّار: ذخیرہ کی ہوئی خوراک لانے والا۔

۲۔ مَارَ يَمِيرُ مَيْراً الصوف: اون دھنا...... الدواء و نحوهُ: دوا وغیرہ پگھلانا۔ أَمَارَ الصوفَ: اون دھنا۔ ــــ الدواء و نحوَهُ: دواء پگھلانا۔ ــــ اوداجه: کی رگیں کاٹنا۔ المُوَارَة: دھننے میں اون کا گرا ہوا حصہ۔

۳۔ مَايَرَ مُمَايَرَةً: کی نقل اُتارنا۔

۴۔ مَايَرَ مُمَايَرَةً: کی مخالفت کرنا۔ تَمَايَرَ تمايُراً ما بين القوم: قوم میں فساد پڑنا۔

⊙ مَارَ - مَيْراً و امَارَ عياله: اپنے کنبہ کا خرچ چلانا۔ مِيْرَة جمع مِيَر: اشیاء خوردنی، رسد، ذخیرہ، سٹور۔ مَيَّار: بہم رساں، خانساماں یا ہوٹل کا مالک یا ناظم، اشیاء خوردنی بہم پہنچانے والا ٹھیکیدار۔ مِيْرِي: (اميری) پبلک، حکومتی، حکومت یا ریاست کا، مالی۔ المِيرى: حکومت، خزانہ، خزانہ عامرہ۔ مالُ المِيرى: گورنمنٹ کے ٹیکس۔ أملاكُ المِيرى: حکومت کی زمین۔ مير آلاى: کرنل colonel۔ مِيرلواء: بریگیڈیر جنرل۔ مِير جمع امَيَار: میئر (mayor) میر بلدیہ، صدر بلدیہ۔ مَيْرُون: متبرک تیل، روغن جو مذہبی رسموں میں ملا جاتا ہے۔

میز: ۱۔ مَازَ يَمِيزُ مَيْزاً الشيءَ: کو علیحدہ کرنا، جدا کرنا، کو دوسری چیزوں پر ترجیح دینا ــــ فلانٌ: ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونا۔ مَيَّزَ و أَمَازَ الشيءَ: کو دوسری چیز سے علیحدہ کرنا، جدا کرنا، کو دوسری چیزوں پر ترجیح دینا۔ تَمَيَّزَ: دوسروں سے جدا ہونا ــــ فلانٌ من الغيظ: غصہ سے پھٹ پڑنا۔ تَمَايَزَ القومُ: بچھڑ جانا، مختلف گروہوں میں بٹ جانا، دھڑے بند ہونا، طرف داری کرنا، جانبداری کرنا، متحد ہونا، حریف ہونا، رقیب ہونا، مقابلہ میں حصہ لینا، مقابلہ کرنا۔ اِنْمَازَ انمِيازاً: جدا ہونا۔ اِمْتَازَ اِمْتِيازاً: دوسروں سے علیحدہ ہونا، جدا ہونا ــــ القومُ: ایک دوسرے سے جدا ہونا۔ اِسْتَمَازَ: دوسروں سے علیحدہ ہونا، پرے ہٹ جانا، پیچھے ہٹ جانا۔ المَيْز و المَيِّز: مضبوط پٹھوں والا۔ الإمْتِياز (مص) جمع امتيازات: پروانہ، سند، لائسنس، حق۔ التَمْيِيز: مَيَّزَ کا مصدر۔ ایک قوت نفسانی جس سے معانی کا استنباط ہو۔ نحو کا ایک باب۔ سِنّ التمييز: سمجھ کی عمر، برائی بھلائی پہچاننے کی عمر۔ مُمَيِّز السعادلة: مساوات کا مُمیز۔

۲۔ المِيزاب: پرنالہ جمع مَيَازِيب۔ نالی، گندہ نالہ، بدرو۔ اِنْفَتَحَتْ ميازيبُ السماء: آسمانوں کے دروازے کھل گئے۔

⊙ مَازَ - مَيْزاً بين: دو چیزوں کو علیحدہ کرنا، علیحدہ رکھنا۔ ــــ هُ: کو ممتاز کرنا، کی عزت کرنا، کا احترام کرنا، کو اعزاز عطا کرنا، سے ہمدردی کرنا۔ مَيَّزَه: کو اعزاز عطا کرنا۔ ــــ ه عن/على: کو پر ممتاز کرنا، کی سے زیادہ تعریف کرنا، کا سے زیادہ احترام کرنا، کو سے زیادہ پسند کرنا ــــ ه/ه عن: میں سے فرق کرنا، امتیاز کرنا، کو سے الگ کرنا، علیحدہ کرنا، سے نمایاں کرنا۔ ــــ ه/ه على: کو پر ترجیح دینا۔ ......ه/ه: کو علیحدہ کرنا، جدا کرنا، کو چن لینا۔ ......ه: کو خصوصی حق یا مراعات دینا، کو استحقاق بخشنا۔ ــــ ه/ه/عن/من: سے فرق کرنا، کو سے علیحدہ کرنا، جدا کرنا، کا سے فرق کرنا۔ ــــ بين: دو چیزوں کو علیحدہ کرنا، جدا کرنا، ایک کو دوسری چیز سے علیحدہ کرنا، جدا کرنا۔ امَازَ ه: میں امتیاز قائم کرنا، پر نشان کرنا، کو علامت بنانا، کو ترجیح دینا۔ تَمَيَّزَ: علیحدہ ہونا، جدا ہونا، نمایاں ہونا، ممتاز ہونا، فرق ہونا، قابل ترجیح ہونا، احترام کیا جانا، مہربانی کیا جانا۔ تَمَيَّزَ غيظًا: غصہ سے پھٹ پڑنا۔ تَمَايَزَ في: میں نمایاں خصوصیت رکھنا، مختلف ہونا۔ اِمْتَازَ ب/ في/ عن/ على من: سے میں پر کے مقابلہ میں نمایاں و ممتاز ہونا، ــــ ب: سے متصف ہونا، سے نمایاں بنایا جانا ــــ عن/على: پر سبقت لیجانا، بازی لیجانا، سے بڑھ جانا، سے بہتر کام کرنا۔ ــــ على: پر فوقیت رکھنا، پر ترجیح رکھنا، پر ترجیح دیا جانا، کو زیادہ پسند کیا جانا ــــ من/على: في/ب: سے میں مختلف ہونا۔ مَيْز: امتیاز، تمیز، فرق، ہمدردی کرنا، ترجیح، برتری، سرفرازی۔ مِيزَة: انفرادیت، خاصہ، خاصیت، امتیازی و نمایاں خصوصیت، مخصوص نشان، لازمی خاصہ، خصوصیت، وصف، خصوصی اختیار۔ اَمْيَز على: سے بہتر۔ محكمة التمييز: عدالت تنسیخ۔ من غير تمييز: نادانستہ طور پر، غیر ارادی طور پر، ذہن میں کوئی معین مقصد کے بغیر۔ اخرجه عن دائرة التمييز: کو اس کے واضح فیصلہ سے محروم کرنا، کا ہوش سلب کرلیا۔ امتياز جمع امتيازات: امتیاز، عزت (کا نشان)، فوقیت، فائدہ، حق، استحقاق، فرق، شعور، خاص حق، امتیازی حق، رعایت، مراعات، پیٹنٹ (patent) پرمٹ، لائسنس، حق شہریت، خصوصی اختیار، اولیت کا حق۔ الامتيازات الاجنبية: (مغربی طاقتوں کی مشرق میں) مخصوص مراعات۔ الامتيازات الدبلوماسية

سفارتی مراعات۔صاحب الامتیاز: مراعات کا حامل۔اخبار کا ذمہ دار طابع۔درجة ممتازة: خاص درجہ۔دیون ممتازة: ترجیحی قرضے۔عدد ممتاز: کسی رسالے وغیرہ کا خاص شمارہ۔میزانین: گیلری۔

میس: ا۔ ماس یمیس میسًا و میسانًا و تمیّس الرجلُ: نازونخرہ سے چلنا۔صفت۔مائس و میّاس و میسان و میوس۔ میس الثوبَ: کپڑے کا دامن بنانا۔المیس: کجاوہ۔دو بیلوں کے درمیان کی لمبی لکڑی۔المیّاس (ح): شیر(ح)۔بھیڑیا۔ المیسان جمع میاسین: بہت تیز چمکنے والا ستارہ

۳۔المیس: ایک قسم کی کشمش۔واحد میسة (ن): ایک قسم کا درخت۔اس کا پھل کھایا جاتا ہے۔لیکن پسند نہیں کیا جاتا، آرائش کے لئے لگایا جاتا ہے۔

(ب) ماس: ادھر ادھر حرکت کرنا، دائیں بائیں ہلنا۔تکبر اور لچک سے چلنا۔تمیّس: نازونخرہ سے چلنا۔میس: تکبر کی چال، متکبرانہ، ڈھنگ یا طرز عمل۔میس جمع امیاس: ہدف، نشانہ۔میّاس: متکبرانہ چال سے چلنے والا، اکڑ کر چلنے والا۔میس الضباط: فوجی افسروں کا طعام خانہ (officers mess)۔

میش: ماش یمیش میشًا الشیءَ بالشیء: ایک چیز کو دوسری سے ملانا۔۔۔ الناقةَ: اونٹنی کا نصف دودھ دوہنا۔۔۔ الخبرَ: کچھ خبر بتانا، کچھ چھپانا۔کہا جاتا ہے۔ماشوا الارضَ میشةً: وہ زمین سے گذرے۔ الماش: اس کیلئے دیکھو م وش۔

میط: ا۔ماط یمیط میطًا و میاطانًا عن کذا: سے دور ہونا، ہٹنا۔کہا جاتا ہے:مط عنّا یا فلانُ: اے فلاں شخص ہم سے دور ہو جا۔۔۔ ہُ و ماط بہ: کو ہٹانا دور کرنا، لیجانا۔ الرجلُ: ظلم کرنا۔کہا جاتا ہے:ماطَ علَیّ فی حکمه: اس نے اپنے فیصلہ میں مجھ پر ظلم کیا۔۔۔ فلانًا: کو ڈانٹنا، دور کرنا۔۔۔ الشیءُ: جانا۔میّط تمییطًا بینهما: دو باتوں یا معاملوں میں پس و پیش کرنا، ہچکچانا، تامل کرنا۔مایط بین الشیئین: ترجیح دینا۔أماط إماطةً عن کذا: سے ہٹنا، دور ہونا۔۔۔ ہُ: کو ہٹانا، دور کرنا، لے جانا۔تمایط القومُ: قوم کے درمیان فساد واقع ہونا۔ایک دوسرے سے دور ہونا۔المِیاط: ڈانٹ، دور کرنا، جھکاؤ، ادبار، تباعد۔أصبحوا فی هباط و میاطٍ: وہ آنے جانے اور گھبراہٹ میں ہیں:المیّاط: بازی گر، بیکار، ناکارہ۔

۲۔کہا جاتا ہے:ماعنده میط: اس کے پاس کچھ نہیں ہے۔اِمتلأ حتی لا یجد میطًا: وہ بھر گیا یہاں تک کچھ اور نہ پایا۔امرٌ ذو میطٍ: سخت بات یا معاملہ۔

(ب) اماط اللثامَ عن: کو افشا کرنا، ظاہر کرنا، فاش کرنا، کا انکشاف کرنا، منظر عام پر لانا۔

میع: ا۔ماع یمیع میعًا الشیءُ: زمین پر پھیل کر بہنا۔۔۔ت ناصیةُ الفرس: گھوڑے کے پیشانی کے بالوں کا لمبا ہونا۔۔۔ الفرسُ: گھوڑے کا دوڑنا۔۔۔ و تمیّع و تمیُّعًا و انماع انمیاعًا السمنُ: گھی کا پگھل کر بہنا۔صفت۔مائع مؤنث۔مائعة: کہا جاتا ہے:الفضة تتمیّع فی البوتقة: چاندی کٹھالی میں بہتی ہے۔میّع تمییعًا الغازَ: گیس کو سیال صورت میں بدلنا۔أماع إماعًا و إماعةً الشیءَ: کو بہانا۔المائع: بہنے والی چیز سیال۔ المائعة جمع موائع: مائع کا مؤنث: گھوڑے کی پیشانی کے بال، خوشبودار گوند۔المیعة: زمین پر گرائی چیز کا بہنا، خوشبودار گوند۔المیعة السائلة: لوبان، ایک خوبصورت درخت جو دوا سازی میں استعمال ہوتا ہے۔میعةُ الشیء: اول شیء، اصل شیء۔میعةُ الشباب: آغاز جوانی۔میعة الفرس: گھوڑے کی دوڑ کا شروع۔کہا جاتا ہے:الفرس فی میعة جریه: گھوڑا دوڑ کے آغاز میں ہے۔

۲۔المائع: احمق۔

(ب) ماع۔میعًا: بہنا، پھیلنا، پگھلنا، حل ہونا۔میّع ہ: کو نرم کرنا، پتلا کرنا، پانی کی طرح کرنا۔اماع ہ: کو پگھلانا، پانی کی طرح کرنا۔تمیّع و انماع: پگھلنا، حل ہونا۔میع: بہنا، رواں ہونا، روانی، بہاؤ، سیال ہونا، پتلا پن۔میعة: خوشبودار گوند، آغاز جوانی، ناز برداری، فرمانبرداری، ناپائداری، تزلزل۔میوعة: سیال حالت، ناپائداری، تزلزل۔اماعة: پگھلانا، پانی کی طرح کرنا۔تمیّع: پگھلنا، ترقیق۔مائع: سیال، مائع، نصف سیال، مبہم غیر واضح (عبارت) غیر فیصلہ شدہ، متذبذب، زیر ساعت، غیر متعین (صورت حال)۔

(ب) میکا: ابرق۔میکانی: مکینیکل، مشینی، کلدار، میکانیکا: مکینکس mechenics۔میکانیکی: خودکار مشینی، کلدار، مشین دار، کاریگر۔میکروب جمع میکروبات: جرثومہ۔میکروفون جمع میکروفونات: آواز رساں michrophone۔

میل: ا۔مال یمیل میلًا و تمیالًا و میلانًا و میلولةً و ممالًا و ممیلًا الی المکان: جگہ کی طرف مڑنا، ۔۔۔ الی الشیء او الشخص: سے رغبت کرنا، محبت کرنا۔عن الطریق: راستہ سے تجاوز کرنا، راستہ کو چھوڑ دینا۔ الحائطُ: دیوار کا جھکنا۔الحاکم فی حکمه: حاکم کا فیصلہ میں ظلم و ناانصافی سے کام لینا۔۔۔ علیهم الدهرُ: پر زمانہ کا مصائب و حوادث لانا۔۔۔بفلان: پر غالب آنا۔الشیءَ: کو جھکانا۔کہا جاتا ہے فلانٌ لا تمیل علیه المِربَعةُ: وہ قوی ہے۔۔۔ میولات الشمسُ: سورج کا ڈھلنا اور ڈوبنے کے قریب ہونا۔۔۔ النهارُ او اللیلُ: دن یا رات کا ختم ہونے کے قریب ہونا۔مال بنا الطریقُ: راستہ ہمارے لئے لمبا ہو گیا۔میِل۔میَلًا: پیدائشی کج ہونا۔صفت أمیل۔ میّل تمییلًا الشیءَ: کو جھکانا۔۔۔ فی الامر: میں شک کرنا۔۔۔ بین الامرین: دو کاموں میں پس و پیش کرنا۔مثلًا کہتے ہیں قرّب له طعامًا میّل فیه لقلته: اس نے اسے کھانا پیش کیا تو وہ اس کی کمی کی وجہ سے متردد ہوا کہ اسے کھائے یا چھوڑے (عوام هیّل کو مال کے معنی میں استعمال کرتے ہیں)مایل ممایلةً ہُ: پر حملہ کرنا، پر جارحیت کرنا، کی طرف مائل ہونا، سے محبت کرنا۔کہا جاتا ہے:مایلنا الملکُ فمایلناه: بادشاہ نے ہم پر جارحیت کی تو ہم نے بھی اس کے ساتھ ایسا ہی کیا۔۔۔ ہ: کی مدد کرنا۔۔۔ بین الشیئین: کے مابین ترجیح دینا۔أمال إمالةً الشیءَ: کو جھکانا۔۔۔ یدَہ بالفرس: گھوڑے کی لگام ڈھیلی کرنا۔القاریءُ: قاری کا پڑھنے میں امالہ کرنا۔۔۔ت المرأةُ: عورت کا نقاب اتارنا۔تمیّل تمایلًا فی مشیه: نازونخرے سے چلنا۔تمایل فی مشیه: نازونخرے سے چلنا۔۔۔ الجُلّ عن الفرس: جھول کا گھوڑے سے ہٹ جانا۔کہا جاتا ہے: بین القوم تمایُلٌ: لوگوں میں اختلاف و فساد ہے۔ اِستمال اِستمالةً: مائل ہونا۔کہا جاتا ہے: میّلهُ فاستمال: اس نے اسے مائل کیا تو وہ مائل ہو گیا۔۔۔ فلانًا و بقلبه: کا دل جیتنا، کی ہمدردی حاصل کرنا، تائید حاصل کرنا، کو طرفدار بنانا، ملا لینا، منانا، راضی کرنا۔۔۔ ما فی الوعاء: جو کچھ برتن میں ہو اس کو لے لینا۔۔۔الطعامَ و نحوهُ: کھانے وغیرہ کو دونوں کف یا ذراع سے ناپنا۔المائل جمع میَّل و مالة مؤنث مائلة جمع مائلات و موائل (فا): المیّال م میّالة: بہت جھکنے والا۔الإمالة (مصدر) امال فی القراءة: فتح کو کسرہ کی طرف اور الف کو یاء کی جانب جھکانا۔الأمیل م میلاء: اسم تفضیل، زیادہ مائل، کج عمارت وغیرہ، زین سے ایک طرف کو جھکنے والا، بزدل۔المیلاء: أمیل کا

مؤنث: ریت کا ٹیلہ۔ شجرة میلاء: گنجان درخت
۲۔ المِیل جمع أمیال و أمْیُل و مُیُول: سرمہ لگانے کی سلائی۔ جراح کا زخم ناپنے کا آلہ۔ میل کا پتھر، نظر کی حد، چار ہزار ہاتھ کا فاصلہ۔ المیل الهاشمی: ایک ہزار ہاتھ کا فاصلہ۔ المِیلَة جمع مِیَل: وقت زمانہ۔ کہا جاتا ہے: الدهر مِیَلٌ: زمانہ گردشوں والا ہے۔
ⓒ اِستِمَالَ ہ: کو جیتنا۔ القلوبَ: دلوں کو جیتنا۔ ہ: کو اپنی طرف کھینچنا، کو ہمنوا بنا لینا، کو ساتھ ملا لینا، کی محبت جیتنا۔ مَیل جمع مُیُول و امْیَال: رغبت، میلان، جھکاؤ، موڑنا، پھیرنا، موڑ، انحراف، ترچھاپن، کجی، ڈھلوان، ڈھلان ـــ الی: کی محبت، چاہ، ـــ سے لگاؤ، ـــ سے ہمدردی، خواہش، آرزو، تمنا، اشتیاق، اِلی: کی طرف میلان، رجحان، جھکاؤ۔

مین: ۱۔ مَانَ یَمِینُ مَیْنًا: جھوٹ بولنا صفت مائِن و مَیَّان ۔ تَمَایَنَ القومُ: ایک دوسرے پر جھوٹ بولنا۔ المَین جمع مُیُون: جھوٹ۔ کہتے ہیں: اکثر الظنون مُیُون: اکثر گمان جھوٹے ہوتے ہیں۔ ما هُوَ إلاّ کذبٌ و مَینٌ: یہ صرف جھوٹ ہی جھوٹ ہے۔ مُتَمَایِنُ الود: کھوٹ اور دھوکہ کی دوستی والا۔
۲۔ مَانَ یَمِینُ مَیْنًا الارضَ: زمین کو کھیتی کے لئے جوتنا۔ المان: ہل کا پھل یا پھالہ۔
۳۔ المینا جمع مَوَانٍ و مَوَانی: بندرگاہ (یونانی لفظ)۔ المِیناء جمع مَوَانٍ و مَوَانی: بندرگاہ، آبگینہ (فارسی لفظ)۔
ⓒ مِینا و مِیناء: شیشے کا روغن، شیشے کا روغن کرنا، مینا کاری، گھڑی کا ڈائل۔ مَطْلِی بالمیناء: مینا کاری کیا ہوا۔ میناء جویّہ: ہوائی اڈہ۔

میہ: مَاهَ یَمِیهُ مَیْهًا و مَیْهَةً السیفَ وغیرہ بماء الذهب: تلوار وغیرہ پر سونے کا پانی چڑھانا۔ فُلانًا: کو پانی پلانا ـــت البئرُ: کنویں کا بہت پانی والا ہونا۔ ـــ مَیْهَةً و مَاهَةً و مَیْهًا الرکیّةَ: کنویں کے پانی کو زیادہ کرنا۔ المَاهَة و المَیْهَة: کنویں کے پانی کی بہتات۔ الأمْیَه: اسم تفضیل۔ کہا جاتا ہے: البئر أمْیَهُ مما کانت: کنواں پہلے سے زیادہ پانی والا ہے۔
میی: مَیّ و مَیَّة و مَیَّا: عورتوں کے نام۔

# ن

ن تلفظ (نون)۔ حروف تہجی کا پچیسواں حرف اور حروف ابجد میں ۵۰ سے عبارت ہے۔ مفرد نون کی اقسام:
تاکید کے لئے: اس کی دو قسمیں ہیں (۱) خفیفہ ساکن (۲) ثقیلہ مفتوح۔ جو دونوں فعل کے ساتھ مختص ہیں۔ جیسے لیکونَنَّ من الصاغرین اور ولا تحسبنَّ اللّٰه غافلا: اس کے ذریعے فعل ماضی کی تاکید نہیں کی جاتی۔ امر کی تاکید کی جا سکتی ہے۔ جہاں تک مضارع کا تعلق ہے تو اس کی تاکید مندرجہ ذیل صورتوں میں واجب ہے۔ (۱) جب قسم کے جواب میں واقع ہو اس صورت میں قسم اور مضارع کے لام میں فاصلہ نہیں ہونا چاہئے۔ نیز ضروری ہے کہ فعل ثبت اور مستقبل ہو جیسے: تاللّٰه لأكيدن اصنامكم: جب جواب قسم ہو اور مذکورہ شرائط نہ پائی جائیں تو تاکید ممتنع ہے۔ دوسری صورتوں میں تاکید اور عدم تاکید ہر دو روا ہیں۔ لیکن طلب میں تاکید زیادہ ہوتی ہے۔

(۲) نونِ تنوین: یہ اسم کے آخر میں نون ساکنہ زائد ہوتا ہے۔ پڑھا جاتا ہے لکھا نہیں جاتا جیسے کتابٌ (کتابُن)۔

(۳) نونِ تانیث: یہ یا تو خفیفہ مفتوحہ ہوتا ہے جو فعل کے ساتھ لاحق ہوتا ہے جیسے: ضَرَبْنَ و يَضْرِبْنَ اضْرِبْنَ: اور یہ ضمیر ہے یا وہ نون مشدّدہ و مفتوحہ ہوتا ہے اور مؤنث پر دلالت کرنے کے لئے ضمیروں کے ساتھ متصل ہو کر آتا ہے۔ جیسے: غلامُكُنَّ و مِنهُنَّ و ضربهُنَّ اور حرف ہوتا ہے۔

(۴) نون وقایہ: یہ یائے متکلم سے پہلے آتا ہے، جیسے ضربَنی و إنّنی۔

(۵) نون زائدہ: اس کی دو قسمیں ہیں۔ ایک وہ جو فعل مضارع کے ساتھ لاحق ہوتا ہے جب کہ ضمیر تثنیہ کے ساتھ متصل ہوتا ہے۔ جیسے یضربان و تضربان۔ یا ضمیر مونث مخاطب کے ساتھ متصل ہو، جیسے تَضْرِبين، یا جمع مذکر کے ساتھ جیسے: يَضْرِبُونَ و تَضْرِبُون: اس صورت میں مثنی میں مکسور اور باقی جگہ مفتوح ہوتا ہے۔ دوسرا زائد نون جو اسم مُثَنّی کے ساتھ ملحق ہوتا ہے اور مکسور ہوتا ہے۔ جیسے الزیدانِ اور جمع مذکر کے ساتھ اور مفتوح ہوتا ہے جیسے: الزیدونَ۔

نا: ضمیر جمع متکلم ہے اور رفع نصب اور جر میں مشترک ہے، جیسے: ربّنا اننا سمعنا۔

نا: انَأنا نَأنَأةً عن الامر: کے ناقابل ہونا۔ فی الرأی: رائے میں کمزوری ہونا، بے پرواہونا۔ صفت: نأنأ و نأناءٌ و نُؤنُوء: یعنی عاجز۔ بزدل۔ فلاناً: کو اس کام سے جو وہ کرنا چاہتا ہے، روکنا۔ تَنَأنَأ عن الامر: کے ناقابل ہونا۔ فی الرأی: رائے میں کمزور ہونا۔

۲نَأنَأ نأنأةً فُلاناً: کو اچھی غذا دینا۔

نات: نَأَتَ نَأتًا و نَئِيتًا: گریہ وزاری کرنا۔ الرجُلَ: سے حسد کرنا۔

نأث: نَأَثَ نَأثًا و مَنأثًا عنه: سے دور ہونا، دیر لگانا۔ الرَّجُلُ: کوشش کرنا۔ انَأَثَ إنآثاهُ: کو دور کرنا۔ کہا جاتا ہے نسعی سعياً نَأثًا: وہ سست چال چلا۔ سيرٌ مِنأثٌ: سست اور آہستہ چال۔

نَابُلُس: (مغربی اردن کا ایک شہر) نَابِلِی یا نَابُولِی: نیپلز (جنوبی اٹلی کی بندرگاہ)۔

نأج: انَأجَ نُؤوجًا فی الارض: ملک میں جانا۔
۲نَأجَ نُؤوجًا الأمرَ: معاملہ کو پیچھے ڈالنا۔
۳نَأجَ نَئِيجًا إلى اللّٰه فی الدعاء: بوقت دعا خدا تعالیٰ کے آگے گریہ وزاری کرنا۔ تِ الريحُ: ہوا کا تیز ہونا۔ تِ الريحُ الموضعَ: کسی جگہ سے ہوا کا تیزی اور شدت سے گزرنا۔ نَأجًا و نُؤاجًا الثورُ: بیل کا آواز نکالنا۔ نَئِجَ القومُ: قوم کو سخت ہوا لگنا۔ النائِجة جمع نَائِجات: سخت و تند ہوا۔ النأّاج: بہت آواز نکالنے والا، تیز۔ رجُلٌ نأّاجٌ: بلند آواز آدمی۔ رِيحٌ نؤوجٌ جمع نَوائِج: تیز چلنے والی ہوا۔ النَئِيج (مص): کہا جاتا ہے للريح نَئِيجٌ: ہوا سائیں سائیں کرتی گزرتی ہے۔ المَنؤوج (مفع): حديثٌ مَنؤوج: پیچیدہ بات۔
۴نَئِجَ نَأجًا: آہستہ کھانا۔

نَارَجِيل: ناریل (اسم جمع) نَارِجِيلة: (واحد): ناریل، حقہ۔

نأد: نَأَدَ نَأدًاهُ: سے حسد کرنا۔ تهُ الداهيةُ: پر مصیبت نازل ہونا۔ تِ الارضُ: زمین کا بہت چشموں والی ہونا۔ النآد و النآدی و النؤود: مصیبت۔

نأر: نَأَرَ نَأرًا۔ ت نَائِرةٌ فی الناس: لوگوں میں ہیجان ہونا۔

النَّؤور: چربی کا دھواں۔

نَارِدِين: ایک پودا جس سے خوشبودار روغن نکلتا ہے۔

نارنج: تلخ مالٹا۔ نازی: نازی۔ ہٹلر کی جرمنی کی نیشنل سوشلسٹ پارٹی کا رکن۔ نَازِيَة: نازیت۔

نأش: انَأشَ نَأشًا و تَنَاءَشَ الشیءَ: کو پکڑنا، پر گرفت کرنا۔ انتَأشَهُ اللّٰهُ: اللہ کا کسی چیز کا خاتمہ کرنا، جڑ سے اکھاڑنا۔ النَّؤوش: طاقت ور، غالب
۲نَأشَ نَأشًا الامرَ: کو موخر کرنا۔ الشیءَ: کو دور کرنا۔ تَنَأّشَ: پیچھے رہنا، دور ہونا۔ الامرَ: معاملہ کو پیچھے ڈالنا، موخر کرنا۔ الشیءَ: کو دور کرنا، کو دور سے لینا۔ انتَأشَ: پیچھے رہنا، دور ہونا۔ فلاناً: کو

ست اور آہستہ پانا۔ النَّيِّش: بعید، دور۔ کہا جاتا ہے: فَعَلَهُ نَيِّشاً: اس نے اسے آخر میں کیا۔ جاءَ نَيِّشاً: وہ دیر سے آیا۔ اِتَّبَعَهُ نَيِّشاً: وہ اس سے پیچھے رہ گیا پھر جلدی میں اس کے پیچھے چلا تاکہ وہ اسے طرح نہ دے جائے۔

۳۔ نَأَشَ ـ نَأْشاً و تَنَاءَشَ هُ اللّٰهُ: اللہ کا کسی کو زندہ کرنا اور بلند کرنا۔ ــ الرجُلُ من مكانه: اپنی جگہ سے اٹھنا۔ اِنْتَأَشَ الشيءُ فلاناً: کو جلدی میں ڈالنا۔ ــ بغنمه: بکریوں کے ساتھ کوچ کرنا۔

○ ناس: مرد، لوگ، عوام۔ نَاسُوت: انسانی خو، طبیعت یا فطرت، انسان دوستی۔

ناف: نَأَفَ ـ نَأْفاً في الامر: کسی کام کی کوشش کرنا۔ نَئِفَ ـ نَأَفاً و نَأْفاً من الشراب: سے سیراب ہونا۔ ــ الرجُلَ: سے نفرت کرنا۔ ــ الشيءَ: کو کھانا۔

نال: نَأَلَ ـ نَأْلاً و نَئِيلاً و نَأَلاناً الفرسُ: گھوڑے کا ہل ہل کر چلنا۔ صفت: نَؤُول۔ ــ الرجُلُ: سر اٹھا کر ہلاتے ہوئے چلنا۔ ــ فلاناً: سے حسد کرنا۔

نأم: نَأَمَ ـ نَئِيماً: آہستہ کراہنا، رونا۔ ــ ت القوسُ والأسدُ والظبيُ: کمان، شیر اور ہرن کا آواز کرنا۔ النَّأْمَة: نَأَم کا اسم مرة، نغمہ، آواز۔ کہا جاتا ہے: أَسكتَ اللّٰه نَأْمتَهُ: اللہ اسے موت دے۔

○ نَأَمَ ـ نَأْماً: آواز نکالنا، بجنا، گونجنا، کھنکنا؛ کراہنا، ہائے ہائے کرنا، آہ وزاری کرنا، آہیں بھرنا۔ نَأْمَة: آواز، شور، لہجہ، لب ولہجہ، سُر۔

نأی: ا۔ نَأَى يَنْأَى نَأْياً فلاناً و نَأَى عن فلان: سے دور ہونا۔ صفت: ناءٍ م نائِيَة۔ ــ النُّؤْيَ للخيمة: خیمہ کے گرد کھائی کھودنا۔ نَاءَى مُنَاآةً الرجُلَ: کو دور کرنا۔ ــ الشرَّ عن فلان: سے برائی دور کرنا۔ أَنْأَى فلاناً عنه: کو سے دور کرنا۔ ــ النُّؤْيَ للخيمة: خیمہ کے اردگرد کھائی کھودنا۔ تَنَاءَى تَنَائِياً: دور ہونا۔ اِنْتَأَى انتِئاءً: دور ہونا۔ ــ النُّؤْيَ للخيمه: خیمہ کے گرد کھائی کھودنا، بنانا۔ النائي: بعید۔ النَّأْي و النُّؤْي و النِّئْي و النُّؤَى جمع آناء و أَنْآء و نُئِيّ و نِئِيّ: سیلاب کو روکنے کے لئے خیمہ کے گرد بنائی ہوئی کھائی۔ المُنْتَأَى: دور جگہ۔

۲۔ النای جمع نایات (مو): بانسری (فارسی لفظ)۔

○ نَأَى ـ نَأْياً عن: سے دور ہونا، سے دور رہنا، سے فاصلہ پر رہنا، سے علیحدہ رہنا، سے دور چلے جانا، سے تجاوز کرنا، انحراف کرنا، سے غیر حاضر ہونا، کو چھوڑنا، چھوڑ دینا، چھوڑ جانا۔ نائى ہ/ ہ عن: کو سے دور رکھنا، کو سے فاصلہ پر رکھنا؛ کے درمیان، ...... وسیع فاصلہ رکھنا۔ أَنْأَى ہ عن: کو سے دور کرنا، دور لیجانا، کو سے فاصلہ پر رکھنا۔ تَنَاءَى: ایک دوسرے سے دور ہونا، فاصلہ پر ہونا، علیحدہ ہونا۔ ــ عن: سے دور رہنا، علیحدہ رہنا، سے فاصلہ پر ہونا۔ اِنْتَأَى عن: سے دور ہونا، فاصلہ پر ہونا، سے دور چلا جانا، سے تجاوز کرنا، غیر حاضر ہونا، کو چھوڑ دینا، ترک کر دینا۔ نَأْي: دوری۔ نَأْي و نُؤْي جمع آناء و انآء: کھائی، خندق۔ أَنْأَى: زیادہ دور، زیادہ فاصلہ پر۔ مَنْأًى: دور افتادہ جگہ۔ كان بمَنْأًى عن: سے دور ہونا، سے علیحدہ رہنا، سے باہر ہونا، میں ملوث نہ ہونا، سے کسی قسم کے تعلق کا انکار کرنا۔ تَنَاءٍ: بہت فاصلہ، دوری۔ ناءٍ: دور، بہت دور، فاصلہ پر، بعید، پرے کا، دور افتادہ، غیر معمولی دور، الگ تھلگ، گوشہ گزینی یا عزلت گزینی کا۔

نبّ: ا۔ نَبَّ ـ نَبّاً و نَبِيباً و نُباباً التيسُ خاصةً: مینڈھے کا جوش کے وقت آواز نکالنا۔ النَّبَّة: نَبّ کا اسم مرة۔

۲۔ نَبَّبَ تَنْبِيباً النباتُ: پودے کا پوریوں والا یا گانٹھ دار ہونا۔ تَنَبَّبَ الماءُ: پانی کا بہنا۔ الأُنْبُ بمعنى الأُنْبُوب جمع أَنَابِيب: بانس نرکل یا نیزے کا پورا۔ بانس نرکل کی طرح ہر گول جوف دار چیز۔ أُنْبُوبُ الماء: پانی کی نالی۔ ــ من الشجر: درختوں کی قطار۔ أُنْبُوبُ الكوزِ: کوزہ کی ٹونٹی۔ أَنَابِيبُ الرِئَةِ: پھیپھڑے کی سانس لینے کی نالیاں۔ الأُنْبُوبَة: بانس یا نرکل کا پورا۔

۳۔ النَّبَّة: بدبو۔

○ أُنْبُوب و أُنْبُوبَة جمع أَنَابِيب: گرہ دار تنے یا ڈنڈی کا جوڑ۔ دو گانٹھوں یا گرہوں کے درمیان کا حصہ، پورا۔ نلکی، نلی، ٹیوب، پائپ، نل، بڑی نالی، بڑی نالی کا پائپ، بڑا مسام۔ ٹیوب (جیسے ٹوتھ پیسٹ کی ٹیوب) روشنی کا قمقمہ، بلب۔ أُنْبُوبُ الرِئَة: نرخرا، سانس کی نالی (windpipe)، ہوا کی نالی (trachea)۔ أُنْبُوبُ الطوربيد: تارپیڈو ٹیوب۔ أُنْبُوبٌ مُفَرَّغ: خلا ٹیوب vacuum tube (ریڈیو)۔ خطُّ الأنابيب: پائپ لائن۔ أُنْبُوبِي: نلکی کا سا، نلکی نما، نلکیوں والا، ٹیوب کی شکل کا، پائپ کا (مرکبات میں)۔

نبأ: ا۔ نَبَأَ ـ نَبْأً: آہستہ آواز نکالنا۔ ــ نَبْأً و نُبُوءاً الشيءُ: بلند ہونا۔ ــ على القوم: پر ظاہر ہونا، کو اچانک پالینا۔ ــ الشيءُ: دور ہونا۔ کہا جاتا ہے نَبَأَ سمعي عن كذا: میرے کان نے اس سے نفرت کی۔ میرے کان نے اس سے گریز کیا، میں نے اس سے کنی کترائی۔ ــ من ارض الى ارض: ایک زمین سے نکل کر دوسری زمین کی طرف جانا۔ نَبَّأَ تَنْبِئَةً و تَنْبِيئاً فلاناً الخبرَ و بالخبر: کو خبر دینا، آپ کہتے ہیں: نَبَّأْتُ زيداً عُمراً خارجاً: میں نے زید کو عمر کے نکلنے کی اطلاع دی۔ نَابَأَ مُنَابَأَةً ہُ: ایک دوسرے کو خبر دینا۔ ــ القومَ: قوم سے دور ہو جانا، قوم کے پڑوس کو چھوڑ جانا۔ أَنْبَأَ فلاناً: کو اپنے سے دور ہٹانا، کو ایک زمین سے دوسری زمین کو نکال دینا۔ ــ فلاناً الخبرَ و بالخبرِ: کو خبر دینا۔ تَنَبَّأَ تَنَبُّؤاً: نبوت کا دعوی کرنا، غیب یا مستقبل کے متعلق گفتگو کرنا۔ اِسْتَنْبَأَ الرجُلَ: سے خبر دریافت کرنا۔ ــ النَّبَأَ: خبر کی تفتیش کرنا۔ النَابِئ (فا): ٹیڑھی بلند جگہ۔ رجُلٌ نَابِئٌ و سَيْلٌ نَابِئٌ: غیر متوقع یا پردیسی آدمی، اچانک آنے والا سیلاب۔ النَّبَأُ جمع أَنْبَاء: خبر (کیونکہ وہ ایک جگہ سے دوسری جگہ جاتی ہے)، پراسرار آواز، کتوں کی آواز۔ النُّبُوءَة و النُّبُوَّة: اللہ تعالیٰ کی طرف سے الہام پا کر غیب کی بات بتانا، پیشین گوئی کرنا۔ اللہ تعالیٰ اور اللہ تعالیٰ سے متعلق باتیں بتانا۔ النَّبِيءُ: ٹیڑھی بلند جگہ، واضح راستہ، ایک جگہ سے دوسری جگہ جانے والا۔ ــ والنَّبِيُّ جمع أَنْبِيَاء و نَبِيُّون و أَنْبَاء و نُبَاء م نَبِيئة و نَبِيئَاتٍ: اللہ تعالیٰ کی طرف سے الہام کی بنا پر غیب کی باتیں بتانے والا، پیشین گوئی کرنے والا، اللہ تعالیٰ کے متعلق خبریں دینے والا، نسبت کے لئے نَبَوِيّ تصفير نُبَيِّئ۔

○ نَبَأَ ـ نَبْأً و نُبُوءاً: بلند ہونا، اونچا ہونا، باہر کو نکلا ہوا ہونا، نمایاں ہونا، ممتاز ہونا۔ ــ على: کو زیر کرنا، پر قابو پانا، کو قابو میں لانا، کو گھیرے میں لے لینا، کو کچل ڈالنا۔ ــ عن: سے دور ہو جانا، ہٹ جانا، چلے جانا، پیچھے ہٹنا، کترانا؛ سے پیچھے ہٹانا جانا، پسپا کیا جانا، بیزار ہو جانا، دل کھٹا ہونا، برگشتہ ہونا، صدمہ پہنچنا، رنجیدہ ہونا۔ نَبَّأَہ عن/ب: کو کوئی خبر دینا، اطلاع دینا، سے کا اعلان کرنا، کو کچھ بتانا، کو کا مشورہ دینا، کو کی نصیحت کرنا، کو کے متعلق آگاہ کرنا۔ ــ عن: کا ثبوت ہونا، کی گواہی یا شہادت ہونا؛ کو دکھانا، بتانا، ظاہر کرنا، واضح کرنا، کا انکشاف کرنا، کو منظر عام پر لانا۔ أَنْبَأَ ہ ب: کو کوئی خبر دینا، اطلاع کرنا، کو کی اطلاع دینا، سے کا اعلان کرنا، کو کے بارے میں بتانا، کو کے متعلق آگاہ کرنا۔ تَنَبَّأَ ب: کی پیشین گوئی کرنا، کی پیش گوئی کرنا، آنے والے (خطرے وغیرہ) کا نشان ہونا۔ تَنَبَّأَ: نبوت کا دعوی کرنا، اپنے آپ کو نبی ظاہر کرنا۔ اِسْتَنْبَأَہ: سے خبر یا

معلومات دریافت کرنا، کو پوچھنا، کا حال پوچھنا، کے بارے میں استفسار کرنا۔ نَبَأ جمع أَنْبَاء: خبر، اطلاع، معلومات، اعلان، رپورٹ۔ وَكَالَةُ الأنباء: خبر رساں ایجنسی۔ مَكْتَبُ الأَنباء: خبر رساں ایجنسی۔

نَبَاة: ہلکا شور، نیچی آواز۔ نُبُوءَة جمع نبوءات: پیشین گوئی، غیب دانی، الہامی گفتگو، پیغمبرانہ قابلیت۔ إِنْبَاء جمع إِنْبَاءات: نوٹیفکیشن، اطلاع، خبر، خبر رسانی، مکتوب، مراسلہ۔ تَنَبُّؤ جمع تَنَبُّؤات: پیشین گوئی، پیش گوئی۔

نبت: نَبَتَ ـُ نَبْتًا و نَبَاتًا المكانُ: جگہ کا سبزی والا ہونا۔ ــ البَقْلُ: سبزی کا زمین سے پھوٹنا۔ ــ نَبْتَةً و نَبَاتًا الانسانُ: جوان ہونا۔ کہا جاتا ہے: نَبَتَ فلانٌ في مَنْبَتِ صدقٍ: وہ ایسے لوگوں کی اولاد ہے جو سچائی کی وجہ سے جانے جاتے ہیں۔ ــ نُبُوتًا ثديُ الجارية: لڑکی کے پستانوں کا ابھرنا۔ نَبَّتَ الشجرَ: پودے لگانا۔ ــ الحَبَّ: غلہ بونا۔ ــ الصبيَّ: بچہ کی پرورش کرنا۔ انبتَ الغلامُ: لڑکے کا جوان ہونا۔ ــ المكانُ: جگہ کا سبزہ اُگانا۔ ــ البقلُ: سبزی کا اُگنا۔ ــ اللّٰهُ البقلَ: اللہ تعالیٰ کا سبزی اگانا۔ صفت مَنْبُوت: (خلاف قیاس) تَنَبَّتَ الشيءُ: چیز کا ظاہر ہونا۔ النَّابِت (فا) نئی اگی ہوئی سبزی وغیرہ۔ النَّابِتَة: النابت کا مؤنث: انسانوں اور مویشیوں کے بچے۔ کہا جاتا ہے: ان بني فلان لَنَابِتَةُ شر: فلاں قبیلہ کے لوگ برائی کی نسل ہیں۔ النَّبْتُ (مص) جمع نُبُوت: سبزی واحد نَبْتَة۔ النَّبَات (مص) واحد نَبَاتَة جمع نَبَاتات و أَنْبِتَة: جو کچھ زمین اگائے جیسے درخت، پودے، بیلیں، گھاس وغیرہ۔ علم النبات: علم نباتات (botany)۔ النَّبَاتِي: نبات کی طرف نسبت، نباتات کا ماہر۔ النَّبُّوت جمع نَبَابِيت: درخت کی شاخ، موٹا ڈنڈا۔ التَّنْبِيت (مص) تَنَابِيت: درخت، پودا، درخت خرما کی چھانٹی ہوئی شاخیں۔ المَنْبِت: اگنے کی جگہ۔ المِنْبَات: بہت نباتات والی جگہ۔ اليَنْبُوت جمع يَنَابِيت واحد يَنْبُوتَة (ن): خشخاش کا پودا، (ن): خروب (carob) کا درخت۔

○ نَبَتَ ـُ نَبْتًا: اُگنا (خصوصاً پودوں کا، دانتوں کا)؛ کونپل پھوٹنا، (زمین کا) پودے پیدا کرنا، روئیدگی دینا، بالیدگی دینا۔ نَبَّتَ ہ: کو بونا، کا بیج دینے سے لگنا، کا بیج بونا۔ أَنْبَتَ ہ: بیج اگانا، کی کونپل پھوٹنے کا باعث بننا، کو اگوانا، کو اُگانا، بونا (فصل) اُگانا، پیدا کرنا۔ اِسْتَنْبَتَ ہ: پودے لگانا، اُگانا، (جراثیم) پالنا۔ نَبْت: پھوٹنا، اگانا، پھوٹنا، اگنا نشوونما، اگی ہوئی چیز، سبزی کا اگنا، نباتات، پودے، روئیدگی، بالیدگی، جڑی بوٹی، سبز چارہ، گھاس، کونپل، پودا۔ قُوَّةُ النَّبْتِ: اگنے کی قابلیت یا صلاحیت۔ نَبْتَة: پودا، کونپل، نئی کونپل، نئی شاخ، پنیری، ننھا پودا۔ نبات (اسم جنس) پودے، روئیدگی، بالیدگی، نباتات، سبزی جمع نَبَاتات: پودا، نباتی نظام، جڑی بوٹی، نرم پتوں کے پودے۔ نبات اقتصادي: اقتصادی پودا۔ نباتُ الزينة: زیبائشی یا آرائشی پودا۔ نبات طِبِّيّ: صحت بخش یا طبی حیثیت سے مفید پودا۔ آكل النبات: چرندہ، سبز چارہ کھانے والا جانور۔ نَبُّوت جمع نبابيت: ڈنڈ، ونٹا، لوہے کی شام کا بھاری ڈنڈا، لٹھ، عصا۔ مَنْبَت و مَنْبِت جمع مَنَابِت: شجرزار، باغ، پودے، درخت، پودوں کا قطعہء زمین، نرسری، پودا گھر، کیاری جو کھاد کے خمیر سے گرم کی جائے، جائے پیدائش، اصل سرچشمہ، منبع، اصل، جڑ، ماخذ۔ تَنْبِيت: پودے لگانا، کاشت، کاشتکاری، کیاریوں میں بیج بونا۔ اِسْتِنْبَات: پودے لگانا، کاشت، کاشتکاری، اُگانا۔ نابتة: پودا۔ مُسْتَنْبَت: کاشت کیا ہوا، اگا ہوا، اُگایا ہوا، پیدا کردہ، بڑھایا ہوا، شجر زار، باغ، پودے، درخت، نرسری، پودے لگانے کی زمین، پودوں کا قطعہء زمین، کاشت کاری۔ مُسْتَنْبَتُ البكتريا: جراثیم پالنا۔

نبث: نَبَثَ ـُ نَبْثًا البئرَ: کنواں کھود کر مٹی نکالنا۔ ــ التراب: مٹی کو کنویں وغیرہ سے نکالنا۔ ــ فلانٌ: غضبناک ہونا۔ ــ عن السرّ او الأمر: کسی بھید یا معاملہ کی چھان بین کرنا۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ يَنْبُثُ عن عيوب الناس: فلاں شخص لوگوں کے عیب ظاہر کرتا رہتا ہے۔ تَنَابَثَ القومُ: آپس میں بحث کرنا۔ کہا جاتا ہے: لا يزالون يتنابثون عن الاسرار و يتباحثون عن الاخبار: وہ ابھی تک بھیدوں کی چھان بین اور خبروں پر بحث کر رہے ہیں۔ ــ التراب: مٹی کو کنویں وغیرہ سے نکالنا۔ ــ الشيءَ: کولینا۔ اِسْتَنْبَثَ عن السرّ: بھید کی تحقیقات کرنے میں کوشش کرنا۔ النَّبْثُ جمع أَنْبَاث: نشان، کھوج۔ النَّبِيثُ: شریر۔ کہا جاتا ہے: هو خبيث نبيث: وہ خبیث اور شریر ہے۔ النَّبِيثَة جمع نَبَائِث: کنویں، دریا وغیرہ سے نکالی ہوئی مٹی۔ بھید۔ کہا جاتا ہے: ظهرت نبائثهم ولم تخف خبائثهم: ان کے بھید ظاہر ہو گئے اور برے کام چھپے نہیں رہے۔ نَبِيثَةُ السبع: ضرورت کے وقت تک دفن شدہ گوشت۔ الأُنْبُوثَة: بچوں کا ایک کھیل جس میں وہ کوئی چیز مٹی میں چھپا دیتے ہیں۔ جو اسے ڈھونڈ لیتا ہے وہ جیت جاتا ہے۔

نبج: ۱۔ نَبَجَ ـِ نَبِيجًا: سخت آواز اور کلام والا ہونا صفت نَبَّاج۔ النَّابِجَة: مصیبت۔ النُّبَاج: ریح، ریاح، گوز، پاد۔ نُبَاجُ الكلب: کتے کے بھونکنے کی آواز۔ كلبٌ نَبَّاج و نُبَاجِي: بھونکنے والا کتا۔ النَّبَّاجَة: نَبَّاج کا مؤنث: سرین، چوتڑ۔ النَّبَجَان جمع نِبَاج: دھمکی۔

۲۔ نَبَجَ ـُ نُبُجَاتُ القَبْجَةُ: چکور یا تیتر کا اپنے سوراخ سے نکلنا۔ انْبَجَ: اونچے ٹیلہ پر بیٹھنا۔ تَنَبَّجَ و انتَبَجَ العظمُ: ہڈی کا سوجنا۔ النَّبْجَة: ٹیلہ۔ النَّبَاج: ناکارہ آدمی۔ النِّبَاج: اونچے ٹیلے۔

۳۔ أَنْبَجَ: بولنے میں ہچکچانا۔ النَّبَّاج: جھوٹا۔ المِنْبَج: جھوٹے وعدے کرنے والا۔

۴۔ الأَنْبَج (ن) آم کا درخت، آم۔

نبح: ۱۔ نَبَحَ ـَ نَبْحًا و نُبُوحًا و نَبِيحًا و نُبَاحًا و نِبَاحًا و تَنْبَاحًا الكلبُ: کتے کا بھونکنا، صفت نَابِح جمع نَوَابِح و نُبَّح و نُبُوح: کہا جاتا ہے: نبحه الكلب و نبح عليه: کتا اس پر بھونکا۔ النُّبَاح: کتے کی آواز کیلئے ہے، دوسرے جانوروں مثلاً ہرن اور بکرے کی آواز پر بھی بولا جاتا ہے۔ ــ الشاعرُ: ہجو کرنا۔ کہا جاتا ہے: نَبَحَتْنِي كلابُكَ: مجھ تک تمہاری گالیاں پہنچیں۔ ــ نُبَاحًا الهُدْهُدُ: زیادہ عمر ہونے والا ہونے کے سبب ہدہد کی آواز کا بھاری ہونا۔ نَابَحَ مُنَابَحَةً الكلبُ: پر کتے کا بھونکنا۔ أَنْبَحَ و اسْتَنْبَحَ ہ: کو بھونکانا۔ کہا جاتا ہے: اِسْتَنْبَحَ الاضيافُ كلبهم: مہمانوں نے اپنا کتا بھونکایا۔ المُسْتَنْبِح: کتوں کو بھونکانے والا یعنی رات کو آنے والا۔ النَّبَّاح واحد نَبَّاحَة: بہت بھونکنے والا۔ كلبٌ نَبَّاحِيٌّ: بڑا اور بہت بھونکنے والا کتا۔ النُّبُوح (مص): لوگوں کا شور وغل اور ان کے کتوں کے بھونکنے کی آوازیں۔ یہ نَبْح کی جمع ہے۔ ظَبْيَةٌ نَبْحَاء: بہت چلانے والی ہرنی۔ المَنْبُوح: جس کو گالی دی گئی ہو۔

۲۔ النَّبَّاح واحد نَبَّاحَة: سفید سیپی جو تعویذ کے طور پر استعمال ہوتی ہے۔ اور لوگوں کا کہنا ہے کہ اس سے نظر بد لگنے سے بچاؤ ہو جاتا ہے۔

○ نَبَحَ ـَ نَبْحًا و نُبَاحًا و نِبَاحًا و نَبِيحًا على: پر بھونکنا، چلانا۔ تَنَابَحَ: ایک دوسرے پر بھونکنا، بیک وقت یا ساتھ ہی بھونکنا، ایک دوسرے کے بھونکنے کا

جواب دینا (کتوں کا عموماً رات کو)۔ نُبح و نُبَاح و نِبَـاح و نبیـح: بھونکنا، بھونکنے کی آواز۔ نَبَّـاح: بھونکنے والا، کتے کی طرح چلانے والا۔

نبخ: ۱۔ نَبَخَ ـنُبُوخًا العجینُ: آٹے میں خمیر اٹھنا۔ اَنْبَخَ العَجَانُ: خمیر اٹھانا۔ ــ الرجُلُ: نرم زمین میں کھیتی کرنا۔ النَابِخَة جمع نَوَابِخ: تکبر اور سختی سے بولنے والا۔ النُبْخ و النَبَخ: چھالا، آبلہ۔ النبَّاخ و الأَنْبُخَـان مـن العجین: آٹے کا پھولا ہوا، ترش خمیر۔ الأَنْبَـخ: مرد سخت اندام، بہت مٹی۔ الأَرْضُ النُبْخَاء جمع نَبَـاخَی: اٹھی ہوئی بلند زمین، نرم زمین۔

۲۔ النَبْخ و النَبَخ: جسم پر آگ کے نشانات۔ النُبْخَة والنُبْخة: بردی (کاغذ) جسے کشتیوں کی تختیوں کے درمیان رکھتے تھے۔ ماچس کی تیلی، ذرہ، ذرہ بھر۔ النَابِخَة جمع نَوَابِخ: دور افتادہ زمین۔ الأَنْبَخ: نیالے رنگ کا۔

نبذ: نَبَذَ ـنَبْذًا الشیءَ: کو پھینک دینا۔ ــ الأمرَ: کو نظر انداز کرنا۔ ــ العهدَ: عہد توڑنا۔ کہا جاتا ہے: نبذ إلـی العدوّ: اس نے دشمن سے عہد کو اس کی طرف پھینک دیا۔ ــ النبیذَ: نبیذ بنانا۔ ــ العنبُ او التمرُ: انگور یا کھجور کا نبیذ بن جانا۔ نَبَّذَ النبیذَ: نبیذ بنانا۔ ــ العنبُ او التمرُ: انگور یا کھجور کا نبیذ بن جانا۔ ــ الشیءَ: کو پھینک دینا۔ نَابَذَ مُنَابَذَةً و نِبَـاذًا ہُ: کی مخالفت کرنا اور دشمنی کی وجہ سے اس سے جدا ہو جانا۔ ــ ہُ الحربَ: سے اعلان جنگ کرنا۔ ــ ہُ فـی البیع: سے بیع منابذہ کرنا۔ یہ زمانہ جاہلیت کی ایک بیع تھی جس میں مشتری بیع پر کنکری پھینکتا تھا اور کہتا تھا جس بھیڑ بکری پر یہ کنکری لگ جائے وہ اتنے میں میری ہے۔ اسے بیـع الـقـاءِ الـحـجـر اور بیـع الـحـصـاة بھی کہا جاتا ہے۔ تَنَابَذُوا: دشمنی کی وجہ سے، ایک دوسرے سے اختلاف کر کے علیحدہ ہو جانا۔ اِنتبَذَ النبیذَ: نبیذ بنانا۔ ــ العنبُ او التمرُ: انگور یا کھجور کا نبیذ بن جانا۔ ــ عن القوم: سے کنارہ کرنا، قوم کو چھوڑ دینا۔ ــ فلانٌ: عزلت نشیں ہو جانا، پرے ہو جانا، پیچھے ہٹ جانا۔ کہا جاتا ہے: انتبذ إلی ناحیة و انتبـذ مـکـانـا: ایک طرف ہو جانا، علیحدہ جگہ چلے جانا۔ النَبْـذ (مص) جمع انبَـاذ: تھوڑی سی چیز۔ کہا جاتا ہے: ذهـب مـالـهُ و بقی نبذ منه: اس کا مال جاتا رہا، صرف تھوڑا سا بچا۔ أَنْبَـاذ الـنـاسُ: اوباش لوگ۔ النُبْذَة و النُبْذَة جمع نُبَذ: گوشہ۔ (کہا جاتا ہے: جلس نُبْذَةً: وہ ایک گوشے میں جا بیٹھا) چیز کا حصہ۔ جیسے کتاب کا ایک حصہ۔ الـنَبِیـذ م نَبِیـذَة: پھینکا ہوا، دھتکارا ہوا۔ ــ جمع أَنْبِذَة: شراب یا کھجور سے کشید کی ہوئی شراب۔ عموماً انگور یا کھجور کا رس۔ الـنَبَّاذ: نبیذ فروش۔ الـمَنْبُوذ (مفع): حرام کا بچہ، بچہ جسے اس کی ماں نے راستہ میں پھینک دیا ہو۔ الـمِنْبَذَة جمع مَـنَـابِذ: تکیہ، سرہانہ۔ نَبَذَ ـنَبْذًا و نَبَـذَانـاً عِـرقُـهُ: کی رگ کا یا نبض کا چلنا، دھڑکنا، پھڑکنا، تھرتھرانا (نبض کے معنی میں)۔

نَبَـذَ ـنُبْـذًا ہ: کو زور سے پھینکنا، پٹخنا، پھینکنا، کو بے پروائی سے پھینکنا؛ کو مسترد کرنا، ترک کرنا کو بیکار سمجھ کر پھینک دینا، کو ٹھکرانا، پر لات مارنا۔ ــ ہ / ہ: کو نکال دینا، ترک کر دینا، کا حقہ پانی بند کرنا، برادری سے نکالنا، کو نکال باہر کرنا، خارج کرنا، جلا وطن کرنا، شہر بدر کرنا، دیس نکالا دینا، کو ماننے یا اپنا کہنے سے انکار کر دینا، سے بے تعلقی ظاہر کرنا، کو پہچاننے سے انکار کر دینا، سے قطع تعلق کرنا، دور کرنا، نظر انداز کرنا، برخاست کرنا، چھوڑنا، جانے دینا، چھوڑ بیٹھنا، سے الگ ہو جانا، سے دستبردار ہونا۔ ــ ہ: کو چھوڑ دینا، ترک کرنا، قسم کھا کر ترک کرنا، کو بالکل چھوڑ دینا۔ ــ ہ: (عہد وغیرہ) توڑنا، کی خلاف ورزی کرنا، کی بے ادبی کرنا، کی بے حرمتی کرنا۔ ــ إلی: کے خلاف فیصلہ دینا۔ نَبَـذہ نَبْذَةَ النوَاة: کو مسترد کرنا، کو ٹھکرانا، کو لات مارنا۔ نَبَّذَ بمعنی نَبَذ نیز نَبَّذَ ہ: انگوروں کو نچوڑنا۔ نَابَذَہ: سے جدا ہونا، الگ ہونا، کی رکنیت چھوڑنا، سے قطع تعلق کرنا؛ کی مخالفت کرنا، کا مقابلہ کرنا۔ نَـابَـذَہ الـحـربَ: کے خلاف اعلان جنگ کرنا۔ أَنْبَذَ ہ: انگوروں کو نچوڑنا۔ تَـنَـابَـذَ: ایک دوسرے سے دشمنی کرنا۔ اِنتَبَـذَ: دستبردار ہونا، کنارہ کش ہونا، گوشہ نشین ہونا، پیچھے ہٹنا، واپس ہو جانا۔ ــ ناحیةً: پرے ہو جانا، پرے ہٹ جانا، ایک طرف ہو جانا، گوشہ نشین ہو جانا۔ نَبْـذ: پھینکنا، مسترد کرنا، استرداد، نامنظوری، قطع تعلق، انکار، تردید، دستبرداری، واگزاشت، دست کشی، تیاگ، ترک۔ جمع انبَـاذ: تھوڑا سا، معمولی سی چیز۔ نبـذ الـطـاعةِ: نافرمانی۔ نُبْذَة: تھوڑا سا ٹکڑا، حصہ، چھوٹا سا حصہ کسر، (اخبار میں) مضمون، کہانی، قطعہ، پمفلٹ، دستی اشتہار، چھوٹا اشتہار۔ نبیذ: مسترد کیا ہوا، متروک، نکالا ہوا، برطرف کیا ہوا، قبول نہ کیا ہوا، نہ مانا ہوا، انکار کیا ہوا، قطع تعلق کیا ہوا، جمع انبِذَة: شراب۔ روح الـنـبـیـذ: شراب کی سپرٹ، الکحل۔ القوة النابِذة: مرکز گریز قوت۔ منبوذ: پھینکا ہوا، ترک کیا ہوا، برادری سے خارج کیا ہوا، حقہ پانی بند کیا ہوا، برادری سے نکالا ہوا، جلا وطن کیا ہوا، نکالا ہوا، ماننے سے انکار کیا ہوا، اپنانے سے انکار کیا ہوا، پہچاننے سے انکار کیا ہوا، مسترد کیا ہوا، جس سے لاتعلقی ظاہر کی گئی ہو، چھوڑا ہوا، گرا پڑا بچہ، بن ماں باپ کا بچہ، نظر انداز کیا ہوا۔ الـمـنـبـوذون: (ہندوستان میں) اچھوت، شودر۔

نبر: ۱۔ نَبَرَ ـنَبْراً الغلامُ: لڑکے کا بڑھنا۔ ــ المغنّی: گویے کا آواز کو پست کرنے کے بعد بلند کرنا۔ ــ الرجُلَ: کو ڈانٹنا، جھڑکنا۔ ــ ہُ بلسانه: کی غیبت کرنا۔ ــ الشیءَ: کو اونچا کرنا۔ ــ الحرفَ: حرف پر ہمزہ لگانا۔ ــ الرمحَ عنه: تیزی سے نیزہ اٹھانا۔ اَنْبَرَ الأنبـارَ: کٹھیلا بنانا۔ اِنتَبَرَ الـجـرحُ: زخم کا سوجنا۔ ــ الخطیبُ: خطیب کا منبر پر چڑھنا۔ ــ الجسدُ: جسم کا سوجنا۔ ــ ت یدُہُ: کے ہاتھ میں چھالا پڑنا۔ الـنُبْر (مص): بے شرم، لوگوں کی غیبت کرنے والا۔ کہا جاتا ہے: طعن طعنا نبراً: جلدی سے اور آنکھ بچا کر خنجر مارنا۔ الـنِبْر جمع نِبار و أَنْبَار (ح): چیچڑی، ایک قسم کی مکھی، غلہ رکھنے کی کوٹھری، کٹھیلا۔ الـنَبْرَة: نبر کا اسم مرہ، اوپر کے ہونٹ کا درمیانی گڑھا، ہمزہ (ء): جسم کی سوج، ورم، پست آواز کو بلند کرنا، خوف کی چیخ، کسی چیز کا بلند حصہ۔ النُبْرَة جمع نُبَر: بڑا لقمہ۔ الـنَبَّار: چلانے والے، فصیح۔ رجُل نَبَّار بالکلام: فصیح شخص۔ النَبِیر: پنیر۔ اکلنا النبیر: ہم نے پنیر کھایا۔ الأنبار جمع انـابِـر و انَـابِیـر و أنبـارات: غلہ رکھنے کی کوٹھری۔ کہا گیا کہ انبار ایک مفرد نام ہے جو فارسی سے معرب ہے۔ الـمِنبَر جمع مَنَابِر: وہ بلند جگہ جس پر چڑھ کر خطیب یا واعظ لوگوں کو خطاب کرتا ہے۔ منبر۔ قصائدُ مُنَبَّرَة و مَنْبُورَة: ہمزہ کے قافیہ والے قصیدے۔

۲۔ النِبْر جمع نِبار و انبار: پست قد، کمینہ۔ النُبَیر: دانا آدمی۔

۳۔ الـنَبْرِیـج: (عوام نَـرْبِیْـج کہتے ہیں): حقہ کی نلکی (فارسی لفظ)۔

۴۔ الـنِبْرَاس جمع نَبَـارِیـس: چراغ، لالٹین، لیمپ (سریانی لفظ): نیزے کا سرا، دلیر، جرأت والا۔ (ح): شیر۔ الـنبارِیس: قریب قریب واقعہ کنویں۔ النِبْرِیس: ہوشیار، ماہر۔

۵۔ النِمْبِرِشت: نیم بریاں۔ بیضٌ نـمـبرِشت: نیم بریاں انڈہ۔ عوام کہتے ہیں: بیـض بـرشـت (فارسی لفظ)۔

نَبَرَ ـنَبـرا: اونچا اٹھانا، بلند کرنا، آواز بلند کرنا، اونچی

نَزْلَةُ الحج: مکہ معظمہ سے محمل کی واپسی کا جشن۔ نَزْلَة: زکام۔ نزلةٌ شعبية: قصبی زکام۔ نزلة صَدرية: ورم زخرہ۔ نزلة وَافِدة: انفلوئینزا (Influenza) نِزَالة: نو آبادی۔ نُزُولاً على: کے مطابق کے پاس ادب سے۔ نزولا عند رغبته: اس کی خواہش کی تکمیل میں، اس کی خواہش کے لحاظ میں، اس کی درخواست پر۔ نزولا عند طلبه: اس کے مطالبہ کی تعمیل میں، اس کی درخواست کے مطابق، نزول المطر بارش۔ نُزُولي (قیمتوں اور سٹاکوں) کے گرنے کے متعلق یا سے متعلقہ۔ اثر بازگشت کا، گری ہوئی، ڈوبتی ہوئی نَزِيل جمع نُزَلاء: مہمان اجنبی، پردیسی، شب باش، منزل گزین، خرچ دے کر کھانا کھانے والا، مقیم، داخل، قابض، کرایہ دار، مَنزِلُ الاستراحة: ریسٹ ہاؤس (Rest House) منازل اللهو واللعب: تفریحی مراکز۔ اهلُ المنزل: اہل خانہ، بیوی بچے، صاحب المنزل: مالک مکان۔ مَنزِلي گھریلو، خانگی، پرائیویٹ (نجی)، مَنْزِلَة: ڈگری، گریڈ، منصب، پوزیشن، درجہ، رتبہ، مرتبہ، حیثیت (Status) عظمت، قدر و منزلت۔ تَنْزِيلُ الرُّتبة یا تنزيلُ المَقام: تَنَزُّلي Demotion، تنزيل نقديٌ: نظام زر میں قیمت کی کمی، روپے کی قیمت میں کمی، سکہ رائج الوقت کی قیمت کی کمی (Currency devaulation) نِزَال و مُنَازَلة: جنگ کے لئے فوجوں کی صف بندی، لڑائی، جنگ و جدل، معرکہ کارزار، محاربہ، انزال الى البحر: بحری جہاز کو سمندر میں اتارنا۔ انزال الى العمل: بحری جہاز کی سفر کیلئے تیاری۔ عدم التنازل: بے رحمی، سنگدلی، سیاست میں کٹر پن یا انتہاپسندی یا غیر مصالحانہ رویہ۔ عقد التنازل: علاقہ یا حقوق دوسرے کے حوالے کرنے کی دستاویز (deed of cession) نازل: رہنے والا، مقیم۔ نازلة جمع نوازِل وقوع، واقعہ، افسوسناک حادثہ، سانحہ، واردات، مصیبت، شکست، قسمت کا گھونسا یا وار، آفت بپتا، (عدالتی) مقدمہ، قانونی کارروائی۔ نازلةٌ مدنية: سول ایکشن اوراق نازلة: مقدمہ کی دستاویزات۔ قِسمُ النوازِل: (عدالت کے) متنازع فیہ امور کے لئے شعبہ۔ قام بنازلة: قانونی کارروائی کرنا، مقدمہ شروع کرنا۔ مَنْزُول: ایک قسم کی بیہوش کرنے والی دوا یا نشے کی چیز۔ مُنَزَّل: مرصع، پچی کاری کیا ہوا، منبت کاری کیا ہوا۔

نزہ: نَزَهَ ــُـ نَزْهًا الإبلَ: اونٹوں کو پانی سے دور رکھنا، ہٹانا۔ نَزِهَ ــَـ و نَزُهَ ــُـ نَزَاهَةً و نَزَاهِيَةً: برائی سے پاک ہونا، پاکدامن ہونا۔ ــ المكانُ: جگہ کا صحت افزا ہونا۔ نَزَّهَهُ: کو بری بات سے دور رکھنا، ہٹانا۔ ــ نفسَهُ عن القبيح: اپنے آپ کو برائی سے پاک رکھنا۔ ــ اللّٰهَ عن السوء: اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی تقدیس و پاکی بیان کرنا۔ تَنَزَّهَ عن كذا: سے دور اور محفوظ ہونا کہا جاتا ہے: يَتَنَزَّهُ عن المطامع و عن ملائم الاخلاق: وہ مذموم اخلاق و خواہشات کو حقارت کی نظر سے دیکھتا ہے۔ ــ فلانٌ: ہواخوری کرنا۔ اِسْتَنْزَهَ عن كذا: سے دور ہونا۔ فلانٌ: سیر و تفریح یا ہواخوری کا خواہاں ہونا۔ النازه: فا کہا جاتا ہے: هو نازِهُ النفس: وہ پاکدامن ہے۔ النَزْهُ و النَزِه و النَزِيه جمع نُزَهاء و أنْزَاه و نِزَاه: پاکدامن، برائیوں سے دور مكان نَزْه و نَزِه و نزيه: لوگوں سے دور جگہ صحت افزا اور عمدہ آب و ہوا کا مقام۔ النزه و النزاهة: برائی سے دوری النُزْهَة جمع نُزَه: سیر و تفریح۔ کہا جاتا ہے: هو بنُزْهة من الماء او عن الماء: وہ پانی سے دور ہے۔ المُتَنَزَّه: تفریح گاہ، سیر و تفریح کی جگہ، ہواخوری کی جگہ۔

(ج) نَزْنَزَ: بچہ کو ہلانا جلانا، جھولا جھلانا، گود میں اچھالنا۔

(ج) نَزِهَ ــَـ نَزَاهَةً عن: سے دور ہونا، پاک ہونا، آزاد ہونا، بچنا، دور رہنا، باز رہنا۔ نَزُهَ ــُـ نَزَاهَةً: محترم ہونا، قابل عزت ہونا، آبرومند ہونا، باعزت ہونا، مہذب و شائستہ ہونا، مناسب و معقول ہونا۔

نَزَّهَهُ عن: کو سے بالا سمجھنا یا قرار دینا۔ تَنَزَّهَ بمعنی نَزُهَ نیز تَنَزَّهَ عن: سے بہت بلند ہونا۔ تَنَزَّهَ: سیر کیلئے جانا، چہل قدمی کرنا، سیر کرنا، ہواخوری کرنا، ٹہلنا، باہر جانا، جی بہلانا، مزے کرنا، اچھا وقت گزارنا۔ نَزْهٌ و نَزَاهَةٌ: پاکیزگی، بے گناہی، بے قصوری، دیانت، دیانت داری، نیکی، ایمانداری، غیر تمندی، غیر جانبداری، نَزِه و نَزِيه جمع نُزَهاء و نِزَاه: پاک، پارسا، نیک، پرہیزگار، عفیف، پاکدامن، بے گناہ، بے قصور، ملامت سے بالا، پاکدامن، ریکارڈ کا حامل، مہذب شائستہ، باعزت، آبرومند، قابل عزت، دیانت دار، نیک، خدا ترس، انصاف پرور، متدین، صحیح، غیر جانبدار۔ نُزْهَة جمع نُزَه و نزهات: سیر، چہل قدمی، ہواخوری۔ سیرگاہ، گشت گاہ، تفریحی سواری یا سفر، تفریح، تفریح گاہ، پکنک کا میدان، قابل دید مقام، سیاحوں کو کشش کرنے والی چیز۔ مَنْزَهَة جمع مَنَازِه: تفریح گاہ، پارک، باغ۔ مُتَنَزِّه جمع مُتَنَزِّهُون: سیر کرنے والا، چہل قدمی کرنے والا، ہواخوری کرنے والا، تفریح کرنے والا۔ مُتَنَزَّه: سیرگاہ، گشت گاہ، سیر، چہل قدمی، ہواخوری، پارک۔ مُتَنَزَّهٌ جمع متنزهات: سیرگاہ، گشت گاہ، سیر چہل قدمی، تفریح گاہ، پارک۔

نزو: ۱۔ نَزَا يَنْزُو نَزْوًا و نُزُوًّا و نَزَوَانًا: کودنا۔ الذكرُ على الأنثى: نر کا مادہ سے جفتی کرنا۔ چوپایوں اور درندوں سے مخصوص اسم النِزاء و النُزاء۔ ــ به قلبُهُ إلى كذا: دل کا کسی کا مشتاق ہونا۔ ــ ت الحُمُرُ: گدھوں کا خوشی سے اچھلنا کودنا۔ ــ الطعامُ: خوراک کا مہنگا ہونا۔ ــ عليه: پر گر کر اسے روندنا۔ ــ نَزَوَانًا عنه: سے بھاگ جانا۔ نُزِيَ نَزْوًا الرجُلُ: کا خون بہنا، کہا جاتا ہے: اصابه جرحٌ فنُزِيَ منه فمات: وہ زخمی ہو کر خون بہنے اور نہ رکنے کی وجہ سے مر گیا۔ نَزَّى تَنْزِيَةً و تَنْزِيًا و أنْزَى إنزاءً هُ: کو کودانا۔ تَنَزَّى تَنَزِّيًا إلى الشر: برائی میں جلدی کرنا۔ إنْتَزَى إنْتِزَاءً: برائی میں جلدی کرنا۔ کہا جاتا ہے۔ اِنْتَزَى على ارض كذا فاخذها: اس نے کسی زمین پر قبضہ کرنے میں جلدی کی۔ النَزْوَة: کودائی، کودنا، چھلانگ۔ النَازِيَة: نازی کا مونث: تیزی، تیز روی۔ أكَمَةٌ نازِيَةٌ: اردگرد کی پہاڑیوں سے اونچی پہاڑی۔ النَزَوَان (مص): جوش و تیزی، کہا جاتا ہے: به نزوانٌ: اس میں جوش اور تیزی ہے۔ النَزِيُّ و النَزَّاء و المُنتَزِي: بہت اچھلنے کودنے والا۔ النَزِيَّة: نَزِيّ کا مونث، اچانک پیدا ہونے والا شوق، اچانک آنے والی مصیبت۔

۲۔ النَازِيَة: کم گہرا پیالہ۔ النازِيّ: نازی (ہٹلر کی جرمنی میں) قومی اشتراکی پارٹی کا رکن۔ النَازِيَة: جرمنی کا قومی عقیدہ، (Nazism) النَزْوَة: چھوٹی چیز۔ النَزِيَّة: بادل، کم گہرائی والا پیالہ، کلہاڑی کی دھار۔

(ج) نَزَا ــُـ نُزُوًّا و نَزَوَانًا: کودنا، اچھلنا، پھلانگنا، پھاندنا، چھلانگ لگانا، چونک اٹھنا، خوف سے اچھل پڑنا، چھلانگیں لگاتے ہوئے جانا۔ ــ نزوانا عن: سے بچ نکلنا۔ نزا به قلبه إلى: کا آرزومند ہونا، متمنی ہونا، کا مشتاق ہونا، کی آرزو ہونا، کی آرزو میں مرنا۔ تَنَزَّى: کودنا، اچھلنا، پھلانگنا، پھاندنا، چھلانگ لگانا، سخت بے چینی یا اضطراب کی حالت میں ہونا، مضطرب ہونا۔ (سینہ کا) ابھر کر گرنا، چڑھنا اترنا۔ کانپنا، تھرانا، لرزنا۔ نَزْوَان: جست زقند، جھپٹ، محصور فوج کا حملہ آوروں پر حملہ یا ہوائی دستے کی مہم، پھٹ پڑنا، (وبا کا) پھوٹ پڑنا، (جنگ کا) اچانک شروع ہونا، وفور

جوش۔ نَزْوَة جمع نَزَوات: چھلانگ، خوف سے اچھل پڑنا، جست، پھلانگ، زقند، طرارہ، چوکڑی، جھپٹ، محصور فوج کا نکل کر حملہ کرنا، ہیجان، وفود جوش، جنگ کا آغاز، تلاطم، چڑھنا، امنڈنا، جھلملاتی لو، لرزاں شعلہ، بھبھوکا، جوش، تندی، تیزی، تشدد، شدت سختی، لہر، موج، غلبہ، حملہ، اچانک غلبہ، دورہ، ترنگ، من کی موج کاری، تخیل کی جولانی۔

نس: ا۔ نَسَّ ـِ نَسًّا و نَسِيساً فلانٌ: ہر ایک کام میں پھرتیلا ہونا۔ الناقةَ: اونٹنی کو ہانکنا، ڈانٹنا، کہا جاتا ہے: كان ينسُّ اصحابَهُ: وہ اپنے ساتھیوں کے پیچھے چل رہا تھا۔ و ـــ نَسًّا و تَنَسَاسًا القومُ: پانی پر آنا۔ نَسَّسَ الماشيةَ: مویشیوں کو چلانا۔ النَسِيس (مص): جسم میں بقیہ سانس دم واپسیں، آخری سانس، کہا جاتا ہے: بلغ منه نسيسه وہ مرنے کے قریب ہوا، مرنے لگا۔ ـــ جمع نُسُس بانکا ہوا، انسان وغیرہ کی انتہائی کوشش، طبیعت، النُسَس بیکار اور ردی چیزیں النَسِيسَة جمع نَسَائِس: طبیعت، کہا جاتا ہے۔ بلغ منه نسيستهُ: وہ مرنے کے قریب ہوا۔ التَنْسَاس (مص): تیز چال۔ المِنَسَّة و المِنْسَاس: لاٹھی۔

۲۔ نَسَّ ـِ نَسِيسًا و نُسُوسًا الخبزُ او اللحمُ: روٹی یا گوشت کا خشک ہونا۔ نَسَّ ـِ نُسُوسًا الحطبُ: جلنے میں لکڑی کا اپنے سرے سے پانی یا جھاگ نکالنا۔ أَنَسَّ الدابّةَ: چوپایہ کو پیاسا کرنا۔ الناسّ فا، خبزٌ ناسٌّ: خشک روٹی، النَسِيس جمع نُسُس: سخت بھوک، جلنے والی لکڑی کے دوسرے سرے پر نکلنے والا پانی یا جھاگ۔ النَسِيسة جمع نَسَائِس: جلتی لکڑی کے سرے پر ظاہر ہونے والا پانی۔

۳۔ نَسَّ ـــِ نُسُوسًا لفلان: سے دریافت کرنا۔ تَنَسَّسَ منه الاخبارَ: سے خبر کی بھنک لینا، سے خبر کی تاک میں رہنا۔ النَسِيسة جمع نَسَائِس: چغلی۔

۴۔ نَسْنَسَ الطائرُ: پرندے کا جلدی کرنا۔ ـ البعيرَ: اونٹ کو ہانکنا۔ ڈانٹنا ـــ ت الريحُ: ہوا کا چلنا۔ نَسْنَاسُ الانسانِ وغيره: انسان وغیرہ کی کوشش اور صبر و استقامت۔

۵۔ نَسْنَسَ الرجُلُ: کمزور ہونا۔ النِسْنَاس: سخت بھوک، النَسْنَاس (ح): ایک خیالی جانور جس کے متعلق خیال کیا جاتا ہے کہ وہ انسان کی شکل کا ہوتا ہے۔ ـ عند العامة: بندر کی ایک قسم۔

نسأ: ا۔ نَسَأَ ـ نَسْأً و مَنْسَأَةً الشئَ: کو موخر کرنا، کہا جاتا ہے: نَسَأَ اللّٰه أَجَلَهُ وفى اجَلِه: اللہ تعالیٰ اس کی موت کی گھڑی کو موخر کرے۔ ـــ فلاناً: کی نگہبانی کرنا۔ ـ ہُ البيعَ و فى البيع: کو ادھار بیچنا۔ ـ نَسَأَ الدابَّةَ: جانور کو ڈانٹنا، ہانکنا، کو تالاب سے دور ہٹانا۔ ـــ نَسْأً عن فلان دَيْنَهُ: کو قرض کی ادائیگی میں مہلت دینا۔ نَسَّأَ تَنْسِئَةً الدابَّةَ: جانور کو ہانکنا، ڈانٹنا۔ أَنْسَأَ إِنْسَاءً الشئَ: کو موخر کرنا، کہا جاتا ہے: أَنْسَأَ اللّٰهُ اجلَهُ و فى اجله: اللہ تعالیٰ اس کی موت کی گھڑی کو موخر کرے۔ ـــ ہُ البيع و فى البيع: کو کوئی چیز ادھار دینا۔ ـــ عنه: سے پیچھے اور دور ہونا۔ إِنْتَسَأَ عنه: سے پیچھے ہونا۔ ـــ تِ الابلُ فى المرعى: اونٹوں کا چراگاہ میں دور نکل جانا۔ إِسْتَنْسَأَ غريمَهُ: قرض خواہ سے مہلت مانگنا اور اس کا مہلت دیدینا۔ النَسَاء: درازی عمر۔ النُسْأَة والنَسِيئه: مہلت، تاخیر، کہا جاتا ہے: باعَهُ بنسيئةٍ: اس نے اسے ادھار پر کوئی چیز فروخت کی۔ النَسِي: تاخیر، کہا جاتا ہے: انَّ لى عنكَ لَمُنْتَسَأً: مجھے تمہاری وجہ سے بلندی اور آسودگی ملی ہوئی ہے۔ المِنْسَأَة و المَنْسَأَة و المِنسَاة و المَنْسَاة: چرواہے کی بڑی لاٹھی۔

۲۔ نَسَأَ ـ نَسْأَت الماشيةُ: مویشی کا موٹاپا ظاہر ہونا النَاسِى (فا) جمع نَسَأَة: موٹا جانور یا انسان۔

۳۔ نَسَأَ ـ نَسْأً اللبنَ بالماء: دودھ میں پانی ملانا۔ ـ ہُ: کو لسی پلانا۔ النسءُ (مص): بہت پانی والا دودھ (دودھ کی لسی) عقل زائل کرنے والی شراب۔ النِسْء: گھل مل کر رہنے والا۔ النَسِي: بہت پانی والا دودھ۔

۴۔ النَسْء: موٹاپا یا اس کا آغاز۔

◌ نَسَأَ ـ نَسْأَ ہ: کو ملتوی کرنا، (کام) لٹکائے رکھنا، میں دیر لگانا، کو موقوف رکھنا، ٹالنا، میں تاخیر کرنا، ڈھیل کرنا، کو معرض تعویق میں ڈالنا۔ ـ نَسَأَ ہُ: کو ادائیگی کیلئے مہلت دینا، کو قرض دینا، ادھار دینا۔ أَنْسَأَ: بمعنی نَسَأَ ہ نساء لمبی عمر۔ نِسَاء عورتیں۔ نَسِيئة: قرض، ادھار، ادائیگی میں تاخیر۔ نَسِيئةً: ادھار۔ مِنْسَأة: چھڑی، ڈانڈا، سونٹا، لاٹھی، عصا۔

نسب: ا۔ نَسَبَ ـــِ نَسَبًا ونِسْبَةً الرجُلَ: کے اوصاف بتانا، کا نسب بیان کرنا، کا نسب دریافت کرنا۔ ـ ہُ إلى فلان: کو سے منسوب کرنا۔ نَسَبًا ونَسِيبًا ومَنْسِبَةً الشاعرُ بالمرأة: محبوبہ کے بارے میں سرور آفرین نظم کہنا، غزل میں محبوبہ کی خوبی بیان کرنا، سے معاشقہ کرنا، نَاسَبَ مُنَاسَبَةً ہُ: کے نسب میں شریک ہونا، کا قریبی ہونا، کا مُشابہ ہونا۔ تَنَسَّبَ الرجُلُ اليك: مرد کا (تیرے) خاندان یا نسب میں ہونے کا دعویٰ کرنا۔ اس سے ضرب المثل ہے، القريب من تَقَرَّبَ لا من تَنَسَّب: قریبی وہ ہے جو محبت اور پیار کی وجہ سے نزدیک ہو نہ کہ خاندان اور نسب میں ہونے کا دعویٰ کرے۔ تَنَاسَبَ القومُ إلى أَحْسَابِهِم: اپنا نسب ظاہر کرنا یا بیان کرنا، منسوب ہونا۔ تَنَاسَبَ: باہم مشابہ ہونا۔ إِنْتَسَبَ الرجُلُ: اپنا نسب ظاہر کرنا، بیان کرنا۔ إِنْتَسَبَ إلى ابيه: اپنے باپ سے منسوب ہونا۔ إِسْتَنْسَبَ: اپنا نسب بتانا۔ ـ الرجُلَ: سے اس کا نسب پوچھنا۔ ـــ الشئَ: کو مناسب و موزوں پانا۔ النَسَبُ (مص) جمع أَنْسَاب: قرابت، رشتہ داری۔ النِسْبَة و النُسْبَة: قرابت، رشتہ داری، دو چیزوں کے درمیان ربط اور تعلق چیزوں اور تعداد اور مقدار کے درمیان کی نسبت، مثلاً کہا جاتا ہے کہ ۴ کی ۸ سے نسبت ۵ کی ۱۰ سے نسبت جیسی ہے۔ بالنسبة الى كذا: کی بابت، کے متعلق، کے بارے میں، جہاں تک اس کا تعلق ہے، کی بابت، کی نسبت، درباره کے مقابلہ میں کے سلسلہ میں۔ النِسْبِيَة: نظریہ اضافت، یہ نظریہ کہ فاصلہ اور وقت محض اضافی ہیں۔ النَسَابة: قرابت، النَسّاب جمع نَسَّابون و النَسَّابة جمع نَسَّابات: نسب کا علم رکھنے والا، شجرہ کا جاننے والا۔ النَسِيب (مص) جمع أَنْسِبَاء و نُسَبَاء (جیسے شریف و شرفاء): مناسب، قریبی، رشتہ دار، خاندانی عورتوں کے متعلق، لطیف شعر۔ الأَنْسَب: اسم تفضیل، زیادہ مناسب، زیادہ لائق، زیادہ آرام دہ، کہا جاتا ہے: هذا الشِعر انْسَبُ من ذاك: یہ شعر اس شعر سے زیادہ لطیف ہے۔ المُنَاسِب (فا): قریبی، مشابہ، رشتہ دار۔ المَنْسُوب جمع مَنَاسِيب مفع۔ شِعر مَنْسُوب: عشقیہ غزل۔ خطٌّ مَنْسُوب: (مثلث کا) کا قاعدہ۔

۲۔ نَيْسَبَ بَيْنَهُمَا: دونوں کے درمیان چغلخوری کے لئے دوڑ دھوپ کرنا۔ النَيْسَب: چیونٹیوں کی قطار، چیونٹیوں کا راستہ یا سانپ کا راستہ۔ ـ والنَيْسَبَان: سیدھا اور واضح راستہ۔

◌ نَسَبَ ـــِ نَسَبًا نِسْبَةً ہ إلى: کا سے تعلق قائم کرنا، واسطہ یا ربط قائم کرنا، کو کے سپرد کرنا، کو کے پاس بھیجنا، کو سے مربوط کرنا، کو سے لازم و ملزوم بنانا، کی اصل کا پتہ لگانا۔ ـ ہ إلى: کے آباؤ اجداد کا پتہ لگانا۔ ـــ ہ إلى / لِ: کو سے منسوب کرنا، کو سے متہم کرنا۔ نَاسَبَ ہ: کا رشتہ دار ہونا۔ ـــ ہ/ہ: کا جوڑا ہونا،

کے برابر ہونا۔ ــــ ہ: کے مطابق ہونا۔ ــــ ہ/ہ: کے لئے موزوں ہونا، کوفٹ آنا۔ ــــ ہ: کو زیب دینا۔ سجنا۔ پھبنا۔ کے لئے مناسب ہونا۔ موزوں ہونا۔ ــــ ہ: سے ہم آہنگ ہونا، کے مطابق ہونا، کے لئے آرام دہ ہونا۔ ــــ ہ: کے خاندان سے ہونا، شادی سے کا رشتہ دار ہونا۔ تَنَاسَبَ: ایک دوسرے کا رشتہ دار ہونا، ایک جیسا ہونا، ملتا ہوا، یکساں، مشابہ، یا ہم شکل ہونا، باہم مماثل، مساوی ہونا، مطابقت رکھنا، متناسب ہونا، باہم فٹ ہونا، ــــ مع: کے مطابق ہونا، کے لئے آرام دہ ہونا۔ اِنْتَسَبَ الی: سے متعلق ہونا، کی اصل یا نسل سے ہونا، سے اپنے آباؤ واجداد کا کھوج لگانا۔ سے اپنا نام حاصل کرنا، کے نام پر نام والا ہونا۔ سے متعلق ہونا، کا رشتہ دار ہونا، کا ہم صحبت ہونا، سے تعلق رکھنا، سے اپنے آپ کو وابستہ کرنا، سے ملحق ہونا، کسی سیاسی پارٹی میں شامل ہونا، کسی جماعت میں داخل ہونا، سے الحاق ہونا اِسْتَنْسَبَ ہ: کے آباؤ اجداد کا کھوج لگانا۔ ــــ ہ: کو مناسب اور موزوں سمجھنا۔ کو پسند کرنا۔ کو پسندیدگی کی نظر سے دیکھنا۔ کی منظوری دینا، کی تلافی کرنا۔ نَسَب جمع اَنساب: سلسلہ نسب، نسب، شجرہ نسب، پشت، پیڑھی، نسل و مذہب، اصل، خونی رشتہ، برادری، قرابت، روحانی رشتہ، رشتہ داری، مشابہت، نسبت، لگاؤ، تعلق، شادی کے ذریعہ رشتہ داری، سلسلة النسب: شجرہ نسب، خاندان، نسب، علم الانساب۔ علماء الانساب: نسب دان، ماہر انساب۔ نِسْبَة: تعلق، لگاؤ، نسبت، انتساب، خاصیت، تہمت، الزام، بہتان، خونی رشتہ داری، برادری، قرابت، مشابہت، بذریعہ شادی رشتہ داری، ربط، ہم آہنگی، موافقت، مطابقت، مشابہت جمع نِسَب: تعلق، لحاظ، سپردگی، نسبت، لگاؤ، علاقہ، برتاؤ، ڈھنگ، طرزِ عمل، نسبت عددی یا حسابی، مقدار، قدر تناسب، شرح، نرخ، اندازہ، درجہ پایہ، ناپ تول، پیائش، تناسب، مناسبت، قرینہ، اربعہ متناسبہ، جسامت، فیصد، فی صدی، تناسب فی صدی، نسبت جسے لفظ کے آخر میں 'ی' لگا کر ظاہر کیا جاتا ہے۔ نِسْبَةً الی (لِ) یا بالنسبة إلی: کی بابت، کے متعلق، کے بارے میں، جہاں تک اس کا تعلق ہے، کی بابت، کی نسبت، کے مقابلہ میں، کے سلسلہ میں علی نِسْبَةِ: کے تناسب میں، کے مطابق کے موافق، کے مناسب۔ نِسْبَةُ الموت: شرح اموات۔ نِسْبَة مِئَوِيَّة: فی صد، فی صدی، تناسب فی صدی۔ نِسْبِی (قواعد) موصولہ (منطق) لازم و ملزوم۔ متناسب، اضافی، اعتباری، قرابت دار، منحصر، موقوف، نسبتی، تقابلی، تناسبی، ہم نسبت، ہم مقدار۔ نِسْبِیًّا: نسبتی طور پر، اضافی طور پر بنسبةً وزنٌ نسبی: ثقل نوعی، کثافت نوعی (Specific gravity)۔ نِسْبِيَّة: نظریہ اضافت (یہ نظریہ کہ فاصلہ اور وقت محض اضافی ہیں) نَسِیب: قدیم عربی قصیدہ کا عاشقانہ تعارف جمع اَنْسِباء: رشتہ دار، رشتہ دار (بذریعہ شادی)، دیور یا جیٹھ، بہنوئی، داماد، ممتاز خاندان کا، عالی نسب، خاندانی، اونچے خاندان کا۔ اَنْسَب: کافی سے زیادہ، زیادہ مناسب، زیادہ موزوں، زیادہ اہل، زیادہ صحیح، زیادہ ٹھیک، زیادہ درست۔ لمناسبة یافی مناسبة یا بمناسبة: کے موقع پر۔ لهذه المناسبة: ان حالات کی وجہ سے، اس وجہ سے، اس لئے، فی کل مناسبةٍ: جب موقعہ ملے، ہر موزوں موقعہ پر۔ عدم التناسب: عدم تناسب، عدم توازن۔ اِنْتِساب: رکنیت الحاق، طالِبٌ بالانتساب: الحاقی طالب علم۔ منسوب جمع مناسیب: سطح، پانی کی سطح، ارتفاع۔ مَنْسُوبُ البحر: سطح سمندر۔ مناسیب عالیه: پانی کی بلند سطحیں، مد، جوار بھاٹا۔ مَنْسُوبِيَّة: خویش پروری۔ متناسب الاجزاء: متناسب، متوازن، ہم آہنگ۔ مُنْتَسِب: رکن، الحاقی۔ عُضْوٌ مُنْتَسِب: کسی ادارے کا معمولی رکن۔

نست: النَّاسُوت: انسانی فطرت، انسان، نسل انسانی، بشریت، بشری خصائل، انسانی ہمدردی۔

نسج: ا۔ نَسَجَ ـُ نَسْجًا الثوب: کپڑا بننا۔ ــــ الکلام: کلام کا خلاصہ کرنا کلام گھڑنا، کلام میں ردو بدل کرنا، کو آراستہ کرنا۔ ــــ الشاعرُ الشعرَ: شاعر کا شعر نظم کرنا۔ ــــ الغیثُ النبات: بارش کا نباتات کو گنجان اگانا۔ ــــ تِ الریحُ الترابَ او الماءَ: ہوا کا مٹی یا پانی پر لہریں بنانا۔ اِنْتَسَجَ: بٹنا، بُنا جانا، ریت کا یا پانی کا دھاری دار ہونا۔ النَّسْج: مص: کہا جاتا ہے: ثوبٌ نَسْجُ الیمن: یمن کا بنا ہوا کپڑا۔ النِساجة: [illegible] النَّسَّاج: کپڑے بننے والا، کلام کا خلاصہ کرنے والا، یا کلام گھڑنے والا اور اس میں ردو بدل کرنے والا، کلام کو آراستہ کرنے والا، جھوٹا۔ النسیج جمع نُسُج: بنا ہوا۔ هو نسیجُ وَحْدِهِ: وہ لاثانی ہے اچھی صفات کے لحاظ سے منفرد ہے۔ النُّسُج: جائے نمازیں۔ النَسِیجَة جمع نَسَائِج نَسِیج کا مونث۔ المَنْسَج والمَنْسِج: بننے کی جگہ، جولاہے کا کارخانہ۔ المِنْسَج والمنساج: کرگہ۔

۲۔ نَسَجَ ـُ نَسَجَانًا الناقةُ فی سیرها: اونٹنی کا تیز رفتار سے چلنا۔ المَنْسِج والمَنْسَج من الدابة: جانور کے کندھوں اور گردن کی جڑ تک کا بالائی حصہ، کہا جاتا ہے: وَضَعَ رمحَهُ علی منسج فرسه: اس نے اپنا نیزہ گھوڑے کی گردن پر رکھا۔

○ نَسَجَ ـِ نَسْجًا ہ: کو بننا، کو سلائی سے بننا۔ نَسَجَ علی مِنْوَالِهِ: کی تقلید کرنا، کے نقش قدم پر چلنا، کی طرح عمل کرنا۔ نَسَجَ نَسْجَه: یہی معنی۔ انتسج: بنا جانا۔ نَسْج: بننا، کپڑا، بناوٹ، بافت، ساخت۔ نَسْجُ الخیال: فرضی قصے کہنا۔ پرواز تخیل۔ نَسَّاج: بننے والا، جولاہا، پارچہ باف۔ نِسَاجَة: بننے کا پیشہ یا فن۔ پارچہ بافی کی صنعت۔ نسیج جمع نُسُج وأَنْسِجَة وأَنْسَاج: بناوٹ، بافت، پارچہ، بافتہ بنی ہوئی چیز، بنا ہوا کپڑا، پارچہ۔ نسیج خَلَوِی: جالی دار کپڑا۔ نَسِیجُ العَنْکَبُوت: مکڑی کا جالا، تار عنکبوت، جالے جیسی بودی شے۔ نسیجُ وَحْدِهِ: اپنی قسم یا نوع میں منفرد، لاثانی، یکتا، لاجواب، انوکھا، نرالا۔ نَسِیجُ عَصْرِهِ: اپنے وقت کا بے مثال، یکتائے روزگار، مِنْسَج: جولاہے کا کرگہ۔ مَنْسَج و مَنْسِج جمع مَنَاسِج: جولاہے کی دکان جولاہے کا کارخانہ۔ مَنْسُوج: بنا ہوا، بنا ہوا کپڑا، کپڑا، پارچہ، یافتہ، بناوٹ، بافت، ریشہ۔ مَنْسُوجات: بنی ہوئی چیزیں، اناج گلہ، کپڑے۔

نسح: نَسَحَ ـَ نَسْحًا التراب: مٹی بکھیرنا۔ نَسِحَ ـَ نَسَحًا: لالچ کرنا، طمع کرنا۔ النُّسْح والنُّسَاح: کھجوروں کا کوڑا کرکٹ۔ المِنْسَاح: غبار اڑانے کا آلہ۔

نسخ: نَسَخَ ـَ نَسْخًا الشیَٔ: کو زائل کرنا، باطل کرنا، مسخ کرنا۔ ــــ الکتاب: کتاب کو حرف بحرف نقل کرنا۔ نَاسَخَ مُنَاسَخَةً ہ: ایک دوسرے کو محو کرنا۔ تَنَاسَخَ تِ الأزمنةُ: زمانوں کا پے در پے آنا۔ ــــ الوَرَثَةُ: میراث تقسیم ہونے سے پہلے وارثوں کا ایک دوسرے کے بعد مرجانا۔ تَنَاسَخَا: ایک دوسرے کو محو کرنا، ایک دوسرے کے پیچھے آنا۔ تَنَاسَخُو الشیَٔ: چیز کو ایک دوسرے کو منتقل کرنا، یکے بعد دیگرے لینا۔ اِنْتَسَخَ الشیَٔ: کو زائل کرنا۔ الکتاب: کو نقل کرنا۔ الشیَٔ الشیَٔ: ایک چیز کا دوسری چیز کا قائم مقام ہونا۔ اِسْتَنْسَخَ الشیَٔ: کو زائل کرنا، کوئی چیز لکھنے کو کہنا۔ النَاسِخ (فا): کتابوں کو نقل کرنے والا۔ النَّسْخ عند التَّنَاسُخِيَّة: تناسخ، آواگون،

روح کا ایک بدن سے دوسرے بدن میں منتقل ہونا ایسا عقیدہ رکھنے والوں کو تناخیہ کہتے ہیں۔ النُسخة جمع نُسَخ: وہ کتاب جس سے نقل کی جائے نقل کی ہوئی کتاب، کہا جاتا ہے: کتب القاضی نُسختین بحکمه: جج (منصف) نے اپنے حکم کی دو نقلیں کیں۔ بلدةٌ نسیخةٌ ونُسَخیّةٌ دور کا شہر۔ التناسُخ (مص): روح کا ایک بدن سے دوسرے بدن میں منتقل ہونا جو تقمص کے نام سے معروف ہے۔ ایسا اعتقاد رکھنے والے التناسُخیّة کہلاتے ہیں۔ تناسُخ الازمنة والقُرون: زمانوں اور صدیوں کا پے در پے آنا۔

○ نَسَخ ـ نَسْخًا ہ: کو قلمزد کرنا، منسوخ کرنا، ختم کرنا، کالعدم قرار دینا، واپس لینا۔ ـــ ہ: معاہدہ، ٹھیکہ وغیرہ) منسوخ کرنا۔ ـــ ہ ب: کو کے بدلہ میں دینا، رکھنا، لگانا وغیرہ، کو کی جگہ رکھنا، کو کا قائم بنانا۔ ـــ ہ: تحریر کی نقل کرنا۔ ناسَخ ہ: کو منسوخ کرنا، ترک کرنا، کی جگہ لینا۔ تَنَسَّخ: قلمزد کیا جانا، منسوخ ہونا، کالعدم قرار دیا جانا۔ تَناسَخ: ایک دوسرے کا جانشین ہونا، ایک دوسرے کے بعد آنا، پے در پے آنا، روح کا ایک جسم سے دوسرے جسم میں جانا، روح کا تناسخ ہونا۔ اِنتَسَخ ہ: کو منسوخ کرنا، ختم کرنا، کو کالعدم قرار دینا، (تحریر وغیرہ) کو نقل کرنا، کی کاپی کرنا۔ اِستَنسَخ ہ: کے خاتمہ کا مطالبہ کرنا، تحریر وغیرہ کی نقل کرنا، کاپی کرنا۔ نَسخ: خاتمہ، انسداد، موقوفی، منسوخی، نسخ، تنسیخ، ترک، ابطال، نقل کرنا، کاپی کرنا۔ قَلَمُ النسخ: کاپنگ پینسل Copying pencil۔ آلةُ النسخ: نقل گیر کل Duplicating machine چھاپ کل mimeograph، نقلیں تیار کرنے والا پریس نَسْخِي: عام رواں عربی رسم الخط، عام خوش نویسانہ انداز۔ نُسخة جمع نُسَخ: نقل، (کتاب اخبار وغیرہ کی) کاپی۔ نَسّاخ جمع نُسّاخة: نقل نویس، منشی، کاتب، کلرک، تناسُخ: کے بعد ہونا یا آنا سلسلہ جانشینی، تناسخ: آواگون، مرنے کے بعد روح کا نئے جون میں آنا (Metempsychosis) استنساخ: نقل کرنا، نقل، کسی کتاب کی نقل۔ ناسخ: نقل کرنے والا، منسوخ کرنے والا، ختم کرنے والا۔ آیةٌ ناسخة: قرآن مجید کی وہ آیت جو دوسری آیت کو منسوخ کرے۔ منسوخ: منسوخ (قرآنی آیت)

نسر: ا۔ نَسَرَ ـ نَسْرًا ہُ عنه: کو سے اتارنا، ادھیڑنا۔ الجرحُ اللحمَ: زخم کا گوشت میں شگاف کر دینا۔ ـ الرجُلَ: پر تہمت لگانا، کی بدگوئی کرنا۔ ـ نَسَراہُ البازی: بازی کا چونچ سے کا گوشت نوچنا۔ نَسَّرَ الحبلَ: رسی کا بل کھولنا۔ تَنَسَّرَ: گدھوں کا شکار کرنا۔ ـــ الحبلُ: رسی کا ٹوٹنا۔ الجرحُ: زخم کا پھول اور پھٹ کر مواد بہنا۔ ـــ الثوبُ و نحوهُ: کپڑے وغیرہ کا گھس گھس کر ختم ہو جانا۔ ـ ت النعمةُ عن فلان: سے آسودگی کا رخصت ہو جانا۔ اِنتَسَرَ طرفُ الحبل: رسی کا کنارہ ٹوٹ جانا۔ اِستَنسَرَ الطائرُ: پرندے کا قوت میں گدھ کی طرح ہونا۔ ضرب المثل ہے۔ ان البغاث بارضنا یستنسر ہماری زمین میں کمزور بھی طاقتور ہو جاتا ہے۔ النَسر (نون کی تثلیث کے ساتھ) زبر زیادہ مشہور اور فصیح ہے جمع نُسور وأنسُر ونِسار (ح): گدھ، کنیت ابو الابرد اور ابو الاصبع و ابو مالک و ابو المنہال و ابو یحییٰ ہے۔ مادہ کو ام قشعم کہتے ہیں۔ جمع نُسور: گھوڑے کے سم کا اندرونی غدود۔ النَسران (فلک) دو ستارے۔ ایک النسر الطائر اور دوسرا النسر الواقع کہلاتا ہے۔ النُساریّة: عقاب، الناسُور جمع نَواسیر: ناسور، ہمیشہ بہنے والا زخم۔ عوام اس سے فعل بنا کر کہتے ہیں: نَوسَرَ الجرحُ او العظمُ: زخم یا ہڈی میں ناسور ہو گیا (معرب سریانی لفظ) المِنسَر والمَنسِر جمع مَناسِر: شکاری پرندے کی چونچ (اع) بڑے لشکر کے آگے رہنے والا فوجی دستہ۔

۲۔ النِسرین: واحد نِسرینة (ن): گل سیوتی (فارسی لفظ)

○ تَنَسَّرَ: پھٹ جانا، ٹوٹنا، ٹوٹ جانا، تراقے سے کھلنا۔ مِنسَر ومَنسِر جمع مناسر: گروہ، منڈلی، جتھا، جماعت، زمرہ، ٹولی، طائفہ، غول، فوجی دستہ یا رسالہ نُسطوری جمع نَساطِرة: یونان کے قدیم فرضی پیر دانا اور بادشاہ کا پا کے متعلق۔

نسع: ا۔ نَسَعَ ـ نَسْعًا و نُسوعًا فلانٌ فی الارض: وَنَسَّعَت الأَسنانُ: دانتوں کا ڈھیلے مسوڑوں والا ہونا۔ اِنتَسَعَت الابلُ: اونٹوں کا چراگاہ میں پھیل جانا۔

۲۔ نَسَعَ ـ نُسوعًا الشیءُ: دراز ہونا، لمبا ہونا۔ اَنسَعَ الرجُلُ: شمالی ہوا کھانا۔ الناسِع (فا): لمبی گردن، النِسع جمع نُسع و نِسَع نُسوع و اَنساع: اونٹ کے تنگ کا تسمہ، اس کے ٹکڑے کو نِسعة کہا جاتا ہے، ہاتھ کا جوڑ۔ ـــ والریحُ النِسعیّةُ: شمالی ہوا۔ اَنساعُ الطریق: راستے کے نشانات۔ النُسوع (مص): لمبائی۔ المِنسَع: شمالی ہوا۔ المُنسَعة: لمبی نباتات والی زمین۔

۳۔ اَنسَعَ الرجُلُ: پڑوسیوں کو بہت ایذا دینا۔

نسغ: ا۔ نَسَغَ ـ نَسْغًا ہُ بالسوط: کو چابک مارنا۔ الخبزةَ: روٹی پر لوہے وغیرہ سے گودنا۔ ـــ ت الواشمةُ بالإبرة: جسم کو گود کر نقش بنانا۔ ـ ہُ بکلمة: کو طعن و تشنیع کرنا۔ ـــ ہُ بکذا: اللبنَ بالماء: دودھ میں پانی ملانا۔ نَسَّغَ ہُ: کو نیزہ مارنا۔ ـ ت الشجرةُ: کٹنے کے بعد درخت کا پھوٹ آنا۔ اَنسَغَ ہُ: کو نیزہ مارنا۔ ـــ ہُ بالسوط: کو چابک مارنا۔ ـ تِ الشجرةُ: کٹنے کے بعد درخت کا پھوٹ پڑنا۔ ـ ت الفسیلةُ: کھجور کے پودے کا گوذا نکالنا۔ الناسِغ جمع نُسَّغ فا، رجُلٌ ناسِغٌ: نیزہ بازی میں ماہر۔ النُسغ (ز): پودہ کا رس جو تنے اور پتوں میں دوڑتا ہے۔ المِنسَغة: جسم گودنے کا آلہ، روٹی گودنے کی چیز۔

۲۔ نَسَغَ ـ نَسْغًا فی الارض: زمین میں جانا۔ ـــ ونَسَّغَ ت اسنانهُ: دانتوں کی جڑھیں ڈھیلی پڑنا۔ اِنتَسَغَ تِ الإبلُ: اونٹوں کا چراگاہ میں پھیل جانا، بکھر جانا۔ ـــ الرجُلُ: سوچ بچار کرنا۔ النَسیغ: پسینہ۔

○ نسغ: پودے کا عرق، رس۔

نسف: ا۔ نَسَفَ ـ نَسْفًا البناءَ: عمارت کو جڑ سے اکھیڑنا۔ ـ الجبالَ: پہاڑوں کو گرانا۔ ـ الشیءَ: کو چھانٹا۔ ـ الحبَّ بالمِنسَف: غلہ کو چھاج سے پھٹکنا ـــ ت الریحُ الترابَ: ہوا کا مٹی کو اکھیڑنا، اڑانا۔ ـ نَسفًا و نُسوفًا ہُ: کو دانت سے کاٹنا۔ اَنسَفَ تِ الریحُ الترابَ: ہوا کا مٹی کو اکھیڑنا، اڑانا۔ تَنَسَّفَ فی الصراع: کشتی میں مدمقابل کو پچھاڑنا۔ تَناسَفا الکلامَ: ایک دوسرے کو راز دار بنانا۔ ھما یتناسفان: وہ ایک دوسرے سے راز کی باتیں کر رہے ہیں۔ اِنتَسَفَ البناءَ: عمارت کو جڑ سے اکھیڑنا۔ ـ الشیءَ: کو اکھیڑنا۔ ـ ت الریحُ الشیءَ: کو ہوا کا اکھیڑ کر متفرق کرنا۔ اڑا دینا۔ ـــ الکلامَ: کان میں بات بتانا۔ انتسفوا الکلامَ بینهم: بات کو چھپانا۔ اُنتُسِفَ لونُه: کا رنگ متغیر ہونا۔ النسفه: (بتثلیث النون) والنَسَفة جمع نِسَف و نُسَف و نُسُف ونِساف: جھاواں۔ النُسافة: زمین کا غبار، غلہ کا پچھوڑن۔ دودھ کی جھاگ۔ النَسّاف والنُسّاف جمع نَساسیف: ایک سینگ دار بڑی چونچ والا پرندہ۔ النَسّافة (اع): تارپیڈو

بوٹ(Torpedo boat) تارپیڈو کشتی۔ الطائرۃُ النَّسَّافۃ: ہوائی جہاز جو دشمن کے جہازوں کو بھک سے اڑادے۔ النَّسُوف جمع مَنَاسِیف: اونٹ جو گھاس کو جڑ سے اکھیڑے۔ عقبۃٌ نَسُوفٌ: لمبی اور دشوارگزار گھاٹی۔ النَّسِیف: کاٹنے کا نشان، راز۔ شئٌ نَسِیف: چھانی ہوئی چیز۔ کلامٌ نَسِیف: پوشیدہ گفتگو۔ النَسِیْفۃ: جھاواں۔ المِنْسَف جمع مَنَاسِف: چھاج۔ — والمَنْسِف جمع مَنَاسِف: گدھے کی تھوتھنی۔ المِنْسَفَۃ: عمارت اکھیڑنے کا آلہ، چھلنی۔

۲۔ نَسَفَ — نَسْفًا ونُسُوفًا الاناءُ: برتن کا بھر کر بہہ جانا۔ النُسْفان من الآنیۃ: بھر کر بہنے والا برتن۔

نَسَفَ — نَسْفًا ہ: کو پیسنا، سرمہ کر دینا، کو ناقابل تقسیم ذرات میں تقسیم کرنا، پر پھوار ڈالنا، ہلکا چھڑکاؤ کرنا، ہوا کا گرد وغبار اڑا لیجانا اور بکھیرنا، کو بھک سے اڑا دینا، بحری جہاز کو تارپیڈو مارنا یا تارپیڈو مار کر تباہ کرنا یا ڈبو دینا۔ انْسَفَ ہ: ہوا کا گرد وغبار اڑا لیجانا اور بکھیر دینا۔ انْتَسَفَ ہ: کو اڑا دینا، مسمار کر دینا، زمین کے برابر کر دینا، کو بھک سے اڑا دینا۔ نَسْف: بھک سے اڑانا۔ تباہی انہدام۔ نُسَافۃ: بھوسہ، چوکر، گھاس پھوس، کٹی ہوئی گھاس یا چربی۔ نَسَّافۃ جمع نَسَّافات: تارپیڈو کشتی۔ مِنْسَف و مِنْسَفَۃ جمع مَنَاسِف: چھاج، نَاسِف و نَاسِفَۃ: دھماکے سے پھٹنے والا یا بھک سے اڑ جانے والا مادہ) ڈینا مائٹ(Dynamite)

نسق: نَسَقَ — نَسْقًا الدُرَّ ونحوہ: موتی وغیرہ پرونا۔ — الکلامَ: کلام کو ترتیب دینا۔ نَسَّقَ الشئَ: کو ترتیب دینا، منتظم کرنا۔ نَاسَقَ بینھما: ایک دوسرے کے پیچھے چلنا۔ أنْسَقَ الرجُلُ: سجع کہنا۔ تَنَسَّقَ وتَنَاسَقَ و انْتَسَقَ تِ الاشیاءُ: باترتیب ہونا، نظم میں ہونا۔ تَنَاسَقَ کلامُہُ: کے کلام کا ترتیب دار ہونا صفت مُتَنَاسِق، النَسْق (مص): حروف النَسْق: حروف عطف، کہا جاتا ہے: ھذا نَسْقٌ علی ھذا: وہ اس پر معطوف ہے۔ النَسَق: باترتیب کہا جاتا ہے: جاء القومُ وجاءت الخیلُ نَسَقًا: لوگ باترتیب آئے، گھوڑے باترتیب آئے۔ غرستُ النخل نَسَقًا: میں نے کھجور کے پودوں کو ایک قطار میں لگایا۔ ھذا دُرٌّ نَسَقٌ و کلامٌ نَسَقٌ وثغرٌ نَسَقٌ: یہ موتی، گفتگو، اور دانت باترتیب ہیں۔ حروف النَسَق: حروف عطف۔ النَسِیق: باترتیب۔

نَسَقَ — نَسْقًا ونَسَّقَ ہ: (موتی) لڑی میں پرونا، کو ترتیب سے رکھنا، مرتب کرنا، آراستہ کرنا، نصب کرنا، کو صف بستہ کرنا، کی صف بندی کرنا۔ تَنَسَّقَ: باترتیب ہونا، ترتیب میں ہونا، مرتب ہونا۔ تَنَاسَقَ: باترتیب ہونا، ترتیب میں ہونا مرتب ہونا، ٹھیک ہونا، ہم پلہ ہونا، مربوط ہونا۔ انتسق: بمعنی۔ تَنَسَّقَ، نَسَقًا: باقاعدہ ترتیب میں۔ قطار میں، صف میں۔ علی نسقِ: کے انداز یا اسلوب میں علی نسقٍ واحدٍ: اسی طرح، یکساں، برابر، بلادقت، بلارکاوٹ، تنسیق داخلی: اندرونی آرائش۔ مُنَسَّق: باترتیب، ہم آہنگ، مُتَنَاسِق: باترتیب، مرتب۔ باقاعدہ، موزوں، مناسب۔

نسک: ا۔ نَسَكَ — نُسْكًا ونِسْكًا ونُسْكًا ونُسُوكًا ونَسْكَۃ و مَنْسَكًا الرجُلُ: زاہد بننا۔ درویش بننا۔ — للّٰہِ: — نَسْكًا الثوبَ: کپڑے کو دھو کر پاک کرنا۔ — إلی طریقۃٍ جمیلۃٍ: پر اچھے طریقہ پر مداومت کرنا۔ — البیتَ: گھر میں آنا۔ نَسُكَ — نَسَاكَۃً: درویش ہوجانا۔ تَنَسَّكَ: زاہد وعابد بننا۔ النَاسِكَ (فا) جمع نُسَّاك: عابد، زاہد، النسک (بتثلیث النون): عبادات، خدا تعالیٰ کا ہر ایک حق۔ النَسُك: مانوس جگہ۔ النُسُك: نذر جو اللہ تعالیٰ کیلئے پیش کی جائے۔ ذبیحہ۔ النُسُك: عبادت، اللہ تعالیٰ کا ہر ایک حق۔ اللہ کیلئے پیش کی جانے والی نذر۔ ذبیحہ، چاندی کے ٹکڑے، خون کہا جاتا ہے: من فعل کذا و کذا فعلیہ نُسُكٌ: جو ایسا کرے گا اس پر خون بہانے کی نذر واجب ہو جائے گی۔ النَسِيك: سونا، چاندی۔ النَسِیْکۃ جمع نَسَائِك: سونے چاندی وغیرہ کا ٹکڑا۔ ذبیحہ۔ المَنْسَك جمع مَنَاسِك: مانوس جگہ۔ — والمَنْسِك جمع مَنَاسِك: قربان کی رسم، قربانی، قربانی کی جگہ۔ مَنَاسِكُ الحجّ: حج کی عبادات۔ المَنْسُوك مفع: ثوبٌ مَنْسُوكٌ: پانی سے دھلا ہوا پاک کپڑا۔

۲۔ عشبٌ نَاسِك: بہت سبز گھاس۔ ارضٌ نَاسِکۃٌ: تازہ بارش والی سرسبز زمین۔ فرسٌ مَنْسُوکۃٌ: چھوٹے بالوں والا نرم وملائم گھوڑا۔

نَسَكَ — ونَسُكَ — نَسَاكَۃً: پُرخلوص سچی زندگی گزارنا، زاہد یا تارک دنیا کی زندگی گزارنا۔ تَنَسَّكَ: بمعنی نَسَكَ ونَسُكَ: نیز نیک مخلص، پارسا، دیندار، پرخلوص ہونا، آخرت پسند ہونا۔ نَسْك ونُسْك ونُسُك: زہد و اتقا، پارسائی، تقویٰ، خدا ترسی، دینداری، صدق، اخلاص، ترک دنیا، زہد، گوشہ نشینی۔ نُسُکِی: زاہدانہ۔ نُسُك: قربانی، حج کی عبادت۔ نَاسِك جمع نُسَّاك: تارک الدنیا، گوشہ نشین، زاہد، سنیاسی، جوگی، توبہ واستغفار کرنے والا، اپنے گناہوں پر نادم، کفارے کے لئے عقوبت نفس برداشت کرنیوالا، دین دار، متقی، پارسا، پرہیز گار، عابد، پجاری، مَنْسِك جمع مَنَاسِك: حجرہ، کٹیا، جھگی، خانقاہ، گوشہ تنہائی، تارک الدنیا کا حجرہ، قربان گاہ، رسم، ارکان عبادت، طریقِ ادائیگیِ رسوم یا عبادت خصوصاً حج کے دوران۔

نسل: نَسَلَ — نَسْلًا الصوفَ اوالریشَ: اون یا پر جھاڑنا یا گرانا۔ — الولدَ وبالولد: بچہ جننا۔ — الرجُلُ: کثیرالاولاد ہونا۔ — نُسُولًا الریشُ اوالصوفُ: پر یا اون جھڑنا، گرنا۔ — نَسْلًا ونَسَلًا ونَسَلانًا فی مشیہ: تیز چلنا۔ أنْسَلَ الصوفَ اوالریشَ: اون یا پر گرانا۔ — الصوفُ: اون گرنا، ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔ — الوالدُ الولدَ: والد کا بچہ کا باپ ہونا، پیدا کرنا۔ — ت الدابۃُ: جانور کے بال گرنے کا زمانہ قریب آنا۔ — فی عَدْوِہِ: تیز دوڑنا۔ — القومَ: سے آگے بڑھنا۔ تَنَاسَلَ القومُ: بعض کا بعض سے پیدا ہونا، پیدائش سے تعداد میں بڑھنا۔ — بنو فلان: فلاں قبیلہ کا کثیرالاولاد ہونا۔ النَاسِل (فا) جمع نُسَّل: تیز رفتار۔ النَسْل (مص) جمع انْسَال: خلق، اولاد، ذریت، النَسَل (مص): تھن سے خود بخود نکلنے والا دودھ۔ بنا انجیر سے نکلنے والا دودھ۔ النُسال: واحد نُسَالۃ: پیدائش پر گرے ہوئے بال یا اون۔ النَسَّال والنُسُول: تیز دوڑنے والا۔ النَسُولۃ من المواشی: نسل بڑھانے کے لئے حاصل کردہ مویشی، بہت نسل والے مویشی۔ النَسِیل: گری ہوئی اون یا پر، شہد جو چھتہ سے بہہ نکلے۔ النَسِیْلَۃ: بچہ نسیل کا واحد۔ بن چھتہ سے بہہ نکلنے والا شہد۔

نَسَلَ — نَسْلًا ہ: بچہ کا باپ ہونا، بچہ پیدا کرنا، بچہ کا باپ بننا۔ — ہ: کو توڑنا، نکالنا، کی دھجیاں اڑانا یا بکھیرنا، کھولنا، — نُسُولًا: بالوں یا پروں کا گرنا۔ نَسَّلَ ہ: چیتھڑے ریشوں میں الگ کرنا کو چیتھڑے کر دینا، کو ادھیڑنا۔ انْسَلَ ہ: بچہ کا باپ ہونا، باپ بننا، بچہ پیدا کرنا۔ — : بالوں یا پروں کا گرنا۔ تَنَاسَلَ: افزائش نسل کرنا، نسل بڑھانا، اولاد پیدا کرنا، بچوں کا باپ بننا۔ — من: کی نسل سے ہونا، سے چلے آنا۔ نَسْل جمع انْسَال: آل، اولاد، نسل، بال بچے، اولاد یا نسل۔ تقلیلُ النَسْل: منع حمل، خاندانی منصوبہ

بندی birth control۔ الحَرْثُ و النَسْل: انسانی تہذیب وتمدن۔ نُسالة: ریشہ دار ردی، جھالریں، پلو، بن، صوف۔ نَسَّالة: روئی دھنکنے اور صاف کرنے کی کل۔ نَسُولة: بہت نسل والا جانور۔ نَسِيلَة: نئی اشاعت، اِنسال: افزائش نسل۔ تَناسل: افزائش نسل، نسل، پیڑھی، نسلی تسلسل۔ اعضاءُ التناسل: آلات یا اعضاء تناسل۔ ضعف التناسل: نامردی۔ تَناسُلی: پیدا کرنے کی صلاحیت رکھنے والا، افزائش نسل کا یا کے متعلق، توالد و تناسل کے متعلق، نسل کے متعلق، مرض تناسلی: جماعی مرض۔ تَناسُلِیات: آلات تناسل، اعضاء تناسل۔

نسم: ا۔ نَسَمَ ـِ نَسْمًا و نَسِيمًا و نَسَمَانًا تِ الريحُ: ہوا کا آہستہ چلنا۔ ـــ نَسْمًا و نَسِمَ ـَ نَسَمًا الشئُ: متغیر ہونا۔ نَسُمَ ـــ نُسَامَةً المكانُ: جگہ کا بہت چشموں والی ہونا۔ نَسَّمَ النَسَمَةَ: (غلام/لونڈی) کو آزاد کرنا۔ (کسی کو) تقویت پہنچانا، میں روح پھونکنا، جان ڈالنا ـــ الاسيرَ: قیدی کو رہا کرنا۔ تَنَسَّمَ الرجُلُ: سانس لینا۔ ـ ت الريحُ: ہوا کا آہستہ چلنا۔ ـ المكانُ بالطيبِ: جگہ کا خوشبو سے مہک جانا۔ ـــ فلانٌ العلمَ او الخبرَ: حصول علم یا خبر کی دھن میں لگا رہنا۔ کہا جاتا ہے۔ تَنَسَّمْتُ منه علماً: میں نے اس سے علم حاصل کیا۔ ـــ الريحَ: بو سونگھنا، بو پانا۔ الولدُ: پیٹ کے بچہ کا جسم پکڑنا اور جاندار ہونا۔

الناسِم (فا): قریب الموت بیمار۔ النَسَم (مص) جمع انْسام: زندگی کا سانس باد سحر، بادنسیم، ناک۔ نسمہ کی جمع، دودھ یا چکنائی کی بو۔ النُسْمَة: حمام وغیرہ میں راستے، النَسَمة (طب): مرض ربو، دمہ کہا جاتا ہے: اصابته نَسَمَة: اسے دمہ ہوگیا۔ ـــ جمع نَسَم و نَسَمات: زندگی کا سانس، انسان یا ہر جانور جس میں روح ہے، زندہ ہستی، غلام، لونڈی، النسيم (مص) جمع نِسام: پسینہ، روح، نرم ہوا۔ کہا جاتا ہے: هو ثقيل الظلّ بارد النسيم: وہ بھاری ہے۔ النَيْسَم: زندگی کا سانس۔ الأناسِم: لوگ کہا جاتا ہے: مافی او الاناسم مثلُهُ: لوگوں میں اس جیسا کوئی نہیں۔

۲۔ نَسَمَ ـِ نَسْمًا البعيرُ الارضَ بِخُفِّهِ: اونٹ کا زمین پر پاؤں مار کر نشان ڈالنا۔ نَسِمَ ـَ ـــ نَسَمًا البعيرُ: اونٹ کے تلوے کا تھک جانا۔ النَسَم: مٹا ہوا راستہ۔ النَيْسَم: مٹا ہوا راستہ۔ المَنْسِم جمع مَنَاسِم للابل: اونٹ کا تلوا، شتر مرغ کا پاؤں، نشان، راستہ، رخ کہا جاتا ہے: الى اين منسِمُكَ: کہاں کا رخ ہے! یعنی کدھر جا رہے ہو؟

۳۔ نَسَّمَ فی الامر: کام شروع کرنا، معاملہ شروع کرنا۔ نَاسَمَ مُنَاسَمَةً و نِسَامًا ہُ: کے قریب ہونا، نزدیک ہونا، سے کانا پھوسی کرنا، سرگوشی کرنا۔

۴۔ تَنَسَّمَ الجمرُ: چنگاری کا بھڑکنا۔

نَسَمَ ـِ نَسْمًا و نَسَمَانًا: (ہوا کا) آہستہ چلنا۔ نَسَّمَ فی: کو شروع کرنا۔ تَنَسَّمَ: (ہوا) کا چلنا، سانس لینا۔ ـ ہ: کو (سانس سے) لینا، کھینچنا، جذب کرنا، (کا) لطف اٹھانا۔ ـــ ب: (خوشبو) نکالنا، چھوڑنا، سے خوشبو دار ہونا، کی یاد دلانا، کی خوشی ہونا یا دینا۔ تَنَسَّمَ الخبرَ: خبر تلاش کرنا۔ نَسَم جمع انْسام: سانس، زندگی کا سانس۔ نَسَمَة جمع نَسَمات: سانس، پھونک، دم، کش، مہک، ہوا کا ہلکا سا جھونکا، خوشبو کی لپٹ، باد سحر، نسیم، مہلک، خوشبو، سانس لیتا ہوا جیتا جاگتا، زندہ ہستی، شخص، روح، نفس (جمع نفوس)۔ نَسِيم جمع نِسام و نَسائم: ہوا کی خوشبو، تازہ ہوا، ہوا، باد، تیز ہوا، باد سحر، نسیم شَمُّ النسيم: مصر کا ایک عوامی تہوار جو پیر کے دن منایا جاتا ہے۔ مَنْسِم جمع مَناسِم: جانوروں کا تلوا، پیر کی گدی۔ مُتَنَسَّم: جگہ جہاں ہوا وغیرہ چلتی ہے، کوئی چیز جو سانس کے ذریعے نکالی یا چھوڑی جاتی ہے یا نکلتی ہے جاری ہوتی ہے یا اس کا ظہور ہوتا ہے یا جہاں پسینہ نکلتا ہے۔

نَسْنَاس و نِسْناس جمع نَسَانِس: جنگل کی خیالی مخلوق جس کا ایک بازو اور ایک ٹانگ ہے۔ بندر

نسو: نَسَا يَنْسُو نَسْوَةً الرجُلُ: کام چھوڑ دینا۔ أَنْسَى إنْسَاءً هُ الشئَ: کو چیز ترک کرنے کا حکم دینا۔ النَسَا جمع انْساء تثنية نَسَوَان و نَسَيان (ع ا): سرین سے ٹخنے تک جانے والی رگ۔ النَسْوَة (مص): دودھ کا ایک گھونٹ۔ النِسْوَة والنُسْوَة والنِساء والنِسْوان والنِسْون والنِسْنِين: عورتیں، مرأة کی جمع نسبت کے لئے نِسْوِیّ و نُسْوِی تصغیر نُسَيَّة و نُسَيّات بھی کہا جاتا ہے۔ المَنْسُو: عرق النساء کی بیماری میں مبتلا۔

نسی: ا۔ نَسِیَ يَنْسَى نَسًى: عرق النساء میں مبتلا ہونا صفت نَسٍ و انْسَى م نَسِيَة و نَسْيَاء، نَسَى يَنْسِي نَسْيًا الرجُلَ: کی عرق النساء پر مارنا۔ الأُنْسَى (ع ا): ٹانگ کے نچلے حصہ کی ایک رگ۔ المَنْسِی: عرق النساء میں مبتلا۔

۲۔ نَسِیَ يَنْسَى نَسْيًا و نِسْيانًا و نِسَايَةً و نَسْوَةً الشئَ: کو بھول جانا۔ نَسَّى و انْسَى الرجُلَ الشئَ: مرد کو کوئی چیز بھلا دینا۔ تَنَاسَى الشئَ: کو بھولنے کا بہانہ کرنا۔ النَسْی و النِسْی جمع انْساء: بھولی ہوئی چیز۔ معمولی چیزیں جو قافلہ چھوڑ جائے۔ النَسْيان و النَسَّاء: بہت بھولنے والا۔ النَسِی: بہت بھولنے والا، جو شخص اپنی قوم میں شمار نہ کیا جائے۔ المَنْسِی (مفع): بھولی ہوئی (چیز، بات وغیرہ)

۳۔ المِنْسَاة: لاٹھی، (اصل المنسأة (ہمزہ) سے ہے)

نِسْوی و نِسائی: زنانہ، نسوانی، عورتوں کا عورتوں کے متعلق۔ نِسائیات: زنانہ امور، عورت کی دنیا سے متعلق اشیاء۔ نِسائِيَة: مساوات نسواں کی حامی تحریک۔ ما انْسَ لا انْسَ: میں کبھی نہیں بھولوں گا (لفظی: جو بھی میں بھول سکوں اسے ہرگز نہیں بھولوں گا)۔ ما انْسَ لا انْسَى، إنْ انْسَ فلا انْسَى: میں کبھی نہیں بھولوں گا۔ انْسَى ہ ہ: کو کوئی چیز بھلا دینا۔ تَنَاسَى ہ: کو بھولنے کا بہانہ کرنا، کو بھولنا، نظر انداز کرنا، چھوڑ دینا، نہ کرنا، سے غافل ہو جانا۔ نَسْیٌ: فراموشی، بھول، نسیان۔ تغافل، بھولی ہوی چیز۔ أَصْبَحَ نَسْيًا مَنْسِيًّا: مکمل طور پر فراموش ہو جانا، بھولا بسرا ہو جانا، نَسِی و نَسَّاء و نَسْيَان: بھولنے والا، تغافل شعار، غافل، فراموش کنندہ، نِسيان: مَنْسِی: بھولا ہوا۔ مَنْسِيات: وہ چیزیں وغیرہ جو پہلے کبھی از بر تھیں اب بھول چکی ہیں۔

نش: ا۔ نَشَّ ـِ نَشًّا و نَشِيشًا النبيذُ: نبیذ کا کا جوش مارنا۔ الماءُ فی الكوز الجديد: پانی کا نئے کوزے میں آواز کرنا۔ اللحمُ: گوشت کا ہانڈی یا کڑاہی میں آواز کرنا۔ النَشِيش (مص): ابلنے پر پانی وغیرہ کی آواز۔

۲۔ نَشَّ ـــ نُشًّا المِسكَ و نحوهُ: مشک وغیرہ کو باریک کرنا۔ ـ الشئَ: کو ملانا۔

۳۔ نَشَّ ـُ نَشًّا الدابَّةَ: جانور کو آہستہ ہانکنا۔ المِنَشَّة: مورچھل (مکھیاں دور کرنے کا)۔

۴۔ نَشَّ ـِ نَشًّا و نَشِيشًا الغديرُ: تالاب کا پانی خشک ہونے لگنا۔ ـــ الرطبُ: تازہ کھجوروں کا پانی خشک ہونا۔ ـــ تِ اللحمةُ: گوشت کے ٹکڑے کا پانی ٹپکنا، عام لوگ برتن میں جو کچھ ہو ٹپک جائے۔ تو کہتے ہیں: نَشَّ الاناء، النَشُّ عند العامه: دیوار میں بارش کی وجہ سے نمی۔ النَشَّاش: مبالغہ کا صیغہ، سیاہی چوس، جاذب Blotter, Blotting paper۔

ارضٌ نَشَّاشَةٌ: شورزمین۔ ارضٌ نشِشة: نمناک زمین جس میں کچھ نہ اگے۔

۵۔ النَّش: ہر چیز کا نصف۔

۶۔ نَشْنَش نَشْنَشَةً ت القِدرُ: ہانڈی کا جوش کھاتے وقت آواز کرنا۔ ـــ الشئَ: کو ہٹانا اور زور سے ہلانا۔ ـــ الثورَ: بیل کو ہانک کر نکال دینا۔ ـــ الرجُلُ: کام میں جلدی کرنا۔ تَنَشْنَش: نَشْنَش کا مطاوع، تازہ دم ہونا (عام لوگوں کی زبان میں)۔ ـــ المریضُ: کی صحت بحال ہونا (عام زبان میں) النَشْنَشَة (مص): کھڑکھڑاہٹ (زرہوں، کاغذ، نئے کپڑے وغیرہ کی)۔ النَشْنَاش والنَشْنَش و النَشْنَشِي: (کام اور حرکات میں) چست، پھرتیلا۔

۷۔ نَشْنَش نَشْنَشَةً الجلدَ: کھال اتارنا۔ الثوبَ: کپڑا اتارنا۔ ـــ الوعاءَ: برتن کو جھاڑنا۔ ـــ اللحمَ: گوشت جلدی کھانا۔ ـــ السَّلْبَ: مالِ غنیمت (لوٹ کا مال) لینا۔ تَنَشْنَشَ الشجرَ: درخت کی چھال اتارنا۔ ارضٌ نَشْنَاشَة: کھاری بنجر زمین۔ شورزمین۔

نَشَّ ـِ نَشًّا و نَشِیشًا: تلنے کے وقت چھن چھن کی آواز نکلنا، ابلنا، ابلنے کے قریب ہونا، بلبلے کی آواز پیدا کرنا، کھولتے، جوش کھاتے، سی سی کی آواز پیدا کرنا، پھنکارنا، مکھیاں اڑانا۔ ورق نَشَّاش: سیاہی چوس، جاذب۔ مِنَشَّة: مکھیاں اڑانے کا مورچھل۔

نَشَأ: نَشَأَ ـَ نَشْأً و نُشُوءًا و نَشَاءً ونَشَاءَةً ونَشَاءَةَ الطفلُ: بچہ کا جوانی کو پہنچنا، کہا جاتا ہے۔ نَشَأْتُ فی بنی فلان: میں فلاں قبیلہ میں جوان ہوا اور اس میں پرورش پائی۔ اسم النُشُوء۔ ـــ تِ السحابةُ: بادل اونچا ہونا، گھٹا اٹھنا۔ ـــ الشئُ: پیدا ہونا، زندہ ہونا۔ نَشَّأ تَنْشِئَةً ہُ: کو پالنا، کی پرورش کرنا۔ ـــ اللّٰہُ السحابةَ: اللہ تعالیٰ کا گھٹا لانا۔ اَنْشَأَ إنْشَاءً ہُ: کو پالنا۔ ـــ الشئَ: کو پیدا کرنا۔ ـــ اللّٰہُ الشئَ: کی تخلیق کرنا۔ ـــ اللّٰہُ الخلقَ: تخلیق شروع کرنا۔ ـــ الحدیثَ او الکلامَ: کو وضع کرنا، کی ابتداء کرنا۔ علمُ الإنْشَاء: مضمون نگاری۔ ـــ اللّٰہُ السحابةَ: خدا تعالیٰ کا بادل کو اٹھانا۔ ـــ زیدٌ: عمدہ شعر کہنا، یا بہترین خطبہ دینا۔ ـــ فلانٌ دارًا: مکان بنانا شروع کرنا۔ ـــ فلانٌ یضربُ: فلان کا مارنے لگانا۔ ـــ من المکان: جگہ سے نکلنا، کہا جاتا ہے من این انشأت: تو کہاں سے نکلا۔ تَنَشَّأ تَنَشُّؤًا الی حاجتہ: ضرورت کے لئے جانا۔ اِسْتَنْشَأ اِسْتِنْشَاءً فلانًا قصیدةً او خطبةً: سے قصیدہ یا خطبہ کی فرمائش کرنا۔ العَلَمَ فی المفازة: صحرا میں جھنڈا کھڑا کرنا۔ الاخبارَ: خبروں کی حقیقت کا پتہ لگانا۔ ـــ النَاشِئُ جمع نَشْءٌ ونَشَاءٌ و نَاشِئَة: جوانی کے نزدیک پہنچا ہوا لڑکا یا لڑکی۔ ـــ جمع نَوَاشِئ: رات کو واقع یا شروع ہونے والی چیز، بات وغیرہ، دن یا رات کا آغاز۔ الناشئة جمع نواشِیء: نَاشِئ کا مونث: جوانی کو پہنچی ہوئی لڑکی۔ ـــ سونے کے بعد اٹھنا۔ النَشْءُ (مص) جمع نَشَأ: نسل، کہا جاتا ہے۔ ھو نشءُ سوء او من نشءِ سوءٍ: وہ بری نسل کا ہے۔ النَاشِئ کی جمع۔ اونٹ کے چھوٹے بچے۔ اونچا بادل یا بادل کا وہ حصہ جو پہلے ظاہر ہو۔ النَشْأة: نباتات کی نازک کونپلیں۔ النَشِئ: بادل کا وہ حصہ جو پہلے ظاہر ہو۔ النَشِیئَة: جوانی کی پہنچی ہوئی لڑکی۔ نباتات کی نازک کونپلیں۔ المَنْشَأ: پیدا ہونے کی جگہ، کہا جاتا ہے: مولدی ومَنْشَئِي فی بنی فلان: میری پیدائش اور جوانی کو پہنچنا فلاں قبیلہ میں ہوا۔ المُنْشَأ و المُسْتَنْشَأ: بلند جھنڈا، بلند نشان راہ۔

نَشَأ ـَ ونَشُؤَ ـُ نَشْأً و نُشُوءًا و نَشَاءَةً: اٹھنا، اوپر (کی طرف) اٹھنا، ظاہر ہونا، برآمد ہونا، نکلنا، نظر آنا، دھندلا سا اور بڑا دکھائی دینا، وجود میں آنا، ہونا یا ہو جانا پیدا ہونا، ظہور میں آنا، واقع ہونا، اچانک آپڑنا، خلاف توقع پڑ جانا۔ ـــ من /عن: کا نتیجہ ہونا، سے نکلنا، سے نکل جانا، سے نتیجہ نکلنا، کے بعد ہونا، سے حاصل کرنا۔ ـــ: بڑھنا، جوان ہونا، تکمیل کو پہنچنا، نشوونما پانا، قدرتی طریقے سے نشوونما ہونا۔ نَشَأ نُشُوءًا ذاتیًا: خود شروع ہونا، خود بخود جلوہ گر ہونا، بیدار ہونا، پیدا ہونا، خود کار طور پر یا آپ سے آپ واقع ہونا۔ نَشَّأَ: بچہ کی تربیت کرنا، پرورش کرنا، پالنا۔ اَنْشَأَ ہ: کو اٹھانا، نکالنا، چڑھانا، کو اللہ تعالیٰ کا پیدا کرنا۔ ـــ ہ: کو وجود میں لانا، بنانا، پیدا کرنا، تخلیق کرنا، کا باعث ہونا، کی صورت پیدا کرنا، کو تعمیر کرنا، کو پیدا کرنا، کو وجود میں لانا، کو شروع کرنا، کو پانا، کو منظم کرنا، کو قائم کرنا، کو مستقل بنیادوں پر استوار کرنا، کو لگانا۔ (تحریر کا ٹکڑا ترتیب دینا، مرتب کرنا، لکھنا، (کتاب) لکھنا، بچہ کی پرورش کرنا، بچہ پالنا، کو شروع کرنا۔ تَنَشَّأ: بڑھنا، تکمیل کو پہنچنا، نشوونما پانا، قدرتی طریقے سے نشوونما ہونا، پھیلنا، جڑ پکڑنا۔ اِسْتَنْشَأ ہ: خبر کی تلاش کرنا، خبر کو ڈھونڈنا، خبر کا سوال کرنا۔ نَشْء: نوجوان، نئی نسل۔ النشءُ الجدید: نوجوان نسل۔ نَشْأة: بڑھنا، نشوونما، ابتدائی زندگی، نوجوانی، اٹھنا، پیدائش، بناوٹ، ترتیب، آغاز، تخلیق، تکوین، اصل، ابتداء، آغاز، نوجوان نسل، تہذیب، تمدن، ثقافت، شائستگی، تربیت (شخص کا) پس منظر۔ نَشْأةٌ مُسْتَأْنَفَة: دوسرا جنم، دوسری بار پیدائش، دوسرا روپ، دوسرا ظہور، کسی چیز کا احیاء، دور ترقی، علوم وفنون کے احیاء کا زمانہ (Renaissance اور Rebirth) نُشُوء: بڑھنا، نشوونما، ارتقاء، ترقی، تکمیل، پختگی، بہتر صورت، واقعات کا یکے بعد دیگرے ظاہر ہونا۔ مذھب النشور و الترقی: نظریہ ارتقاء وترقی۔ النشوئیون: ارتقاء ترقی کا نظریہ رکھنے والے۔ مَنْشَأ: ابتداء یا نشوونما کی جگہ، جائے پیدائش، جنم بھومی، وطن، پیدائشی ملک، اصل، ابتداء، اٹھنا، پیدائش، ترتیب، آغاز، منبع، سرچشمہ، جڑ، بنیاد۔ تَنْشِئَة: تربیت، تعلیم۔ انشاء: تخلیق، ابتداء، آغاز، تنظیم، استحکام، کسی کام کی تیاری، تعلیم، تربیت، بناوٹ، ساخت، آراستگی، ترتیب، بنانا، تعمیر، بنیاد، بنیاد رکھنا، تنصیب، تصنیف، تالیف، لکھنا، خطوط لکھنا، لکھنے کا اسٹائل یا آرٹ، مختصر مضمون یا مقالہ، رسالہ جو کسی خاص موضوع پر لکھا جائے۔ انشاءات عسکریة: فوجی تنصیبات۔ اعادة الانشاء: دوبارہ تعمیر از سر نو تعمیر، اصلاح تجدید۔ اِنْشَائی: ایجادی، تخلیقی، تعمیری، لکھنے یا لکھنے کے انداز سے متعلق، طرز تحریر کے متعلق اسلوب بیان کے متعلق، درست کر کے شائع کرنا، ادار یہ سے متعلق۔

نشب: ۱۔ نَشِبَ ـَ نَشَبًا و نُشُوبًا و نُشْبَةً الشئُ فی الشئِ: چیز کا چیز سے چمٹنا یا لگ جانا۔ ـــ العظمُ فی حلقہ: حلق میں ہڈی چبھنا، کہا جاتا ہے۔ نشب فلان مَنْشَبَ سوءٍ: وہ پیچیدہ کام میں پھنس گیا۔ مانشبتُ افعل کذا: میں نے یہ کام کرنا بند نہیں کیا۔ لم ینشب أن مات: اس نے مرنے میں دیر نہ لگائی۔ ـــ نُشُوبًا تِ الحربُ بین القوم: میں گھمسان کی لڑائی ہونا۔ ـــ الامرُ فلانًا: کے ساتھ رہنا۔ ـــ فیہ: کو خریدنا۔ نَشَّبَ ہُ فی کذا: کو میں چمٹانا، چسپاں کرنا۔ نَاشَبَ مُنَاشَبَةً ہُ الحربَ: سے کھلم کھلا لڑائی کرنا۔ اَنْشَبَ ہُ فی کذا: کو میں چمٹانا، چسپاں کرنا، کہا جاتا ہے انشب البازی مخالبہ فی الاَخِیذَةِ: بازی نے اپنے پنجے شکار میں چمٹا لئے۔ ـــ ہ الصائدُ: شکار کا جال میں پھنسنا۔ تَنَشَّبَ فیہ: میں پھنس جانا، کہا جاتا ہے۔ تَنَشَّبَ فی قلبہ حبُ فلان: کے دل میں کسی کی محبت جاگزیں ہوگئی۔ تَنَاشَبُوا: آپس میں چمٹنا، کہا جاتا ہے: تناشبوا حول الرسول: انہوں نے پیغمبر کے گرد بھیڑ کر لی۔ اِنْتَشَبَ فیہ: میں چمٹنا۔ ـــ الحطبَ: لکڑیاں اکٹھی کرنا۔ الناشِب (فا): تیروں والا، تیر انداز۔ الناشِبَة: ناشِب کا

مونث، تیز انداز لوگ۔ النَّشَب (ن): درخت جن سے کمانیں بنائی جاتی ہیں۔ النَّشِب: چمٹا ہوا چپاں، پھنسا ہوا، گڑا ہوا، پکڑا ہوا۔ النُّشْبَة (مص) و النُّشبة: کام میں پھنس کر رہائی نہ پانے والا۔ نُشبَة: بھیڑیے کا اسم علم النَّشَّاب: بہت چمٹنے والا، تیر ساز، تیر انداز۔ رجلٌ نشّاب و قوم نشّابَة: تیرانداز مرد اور قوم۔ النُّشّاب واحد نُشّابَة جمع نشاشیب: تیر۔ المَنشَب: چمٹنے کی جگہ۔ بُردٌ مُنَشَّب: تیر کی مانند دھاریدار چادر

۲۔ النَّشَب و النَّشبة: جائداد منقولہ و غیر منقولہ، زمین اور مویشی۔

○ نَشِبَ ۔ نَشَبًا و نُشْبَةً و نُشوبا فی: سے لگا ہونا، سے جڑا ہونا، چمٹا ہونا، میں پھنس جانا، پہ جما ہونا۔ ــــ ب پر توجہ کرنا، پر منحصر ہونا، موقوف ہونا۔ ــــ فی: میں پھنس جانا، میں دخل دینا۔ ــــ جنگ کا یکا یک لگ جانا، شروع ہو جانا، پھیل جانا۔ ما نشب یا لم یَنشَب: نہ ہچکچانا، نہ تذبذب میں پڑنا، نہ متامل ہونا، نہ تامل کرنا۔ نَشَّبَ و اَنشَبَ ہ: سے بندھنا، پر چڑھنا، کو چپکانا، جوڑنا، کو لگانا، جڑنا، نَشَب: جائداد، سب کچھ، نشوب الحرب: جنگ کا یکا یک لگ جانا، شروع ہو جانا۔ مُنتَشِب: سخت اور شدید (معرکہ، جنگ)۔

نشج: نَشَجَ ۔ نَشْجًا و نَشِیجًا الباکی: رونے سے ہچکی بندھنا۔ ــــ ت القدرُ: ہانڈی کا کھد کھدانا۔ ــــ الضفدعُ: مینڈک کا ٹراتے وقت آواز دہرانا۔ ــــ المطربُ: گویے کا دو آوازوں کو علیحدہ کرنا اور وقفہ کرنا۔ النشج جمع انشاج: پانی بہنے کی جگہ، عبرةٌ نُشُجٌ: آواز دار نصیحت۔ النشیج: آواز۔

○ نَشَجَ ۔ نَشِیجًا: سسکیاں بھرنا یا لینا ہچکی لینا، ہچکی بھرنا۔

نشح: نَشَحَ ۔ نَشْحًا و نُشوحًا الرجُل: سیر ہو کر نہ پینا، سیر ہو کر پینا۔ النَّشّاح من الآنیة: چھلکتا ہوا برتن۔ النُّشوح: تھوڑا پانی، النُّشح واحد نُشوح: بدمست لوگ۔

نشد: ۱۔ نَشَدَ ۔ نَشْدًا و نِشْدانًا و نِشْدَةَ الضالَّةَ: گم شدہ کو ڈھونڈنا، آواز دیکر پوچھنا۔ ــــ الضالَّة: کو واضح کرنا۔ فلانا: کو پہچاننا۔ ہُ اللّٰہَ و بہ: سے قسم لے کر پوچھنا۔ نَشْدًا الرجُلَ: سے اَنشُدُکَ اللّٰہَ کہنا۔ نَشَدتُکَ اللّٰہ اِلا فعلت: میں نے تم سے کوئی چیز طلب نہیں کی سوائے تمہارے فعل کے۔ نَشَدَہُ عَہدَہُ او وعدَہُ: کو اس کا عہد یا وعدہ یاد دلانا اور عہد یا وعدہ ایفائی کا خواہاں ہونا۔ عام لوگ جب ھو ینشد فیہ کہتے ہیں تو اس سے ان کی مراد یہ ہوتی ہے کہ وہ اس کی تعریف کرتا ہے۔ نَاشَدَ مُناشَدَةً و نِشادًا ہ: کو قسم دلانا۔ ــــ ہ الامرَ و فی الامر: کو قسم دے کر کسی کام کو کہنا۔ سے کی التجا کرنا۔ انشَدَ الضالَّة: گم شدہ کے بارے میں پوچھنا، کو واضح کرنا اور کیلئے شہادت پیش کرنا۔ ــــ ہُ الشعرَ: کو شعر سنانا۔ ــــ بالقوم: کی ہجو کرنا۔ ــــ زیدًا ولزید: زید کو جواب دینا، کہا جاتا ہے: نَشَدتُہ فانشَدَنی اَو اَنشَدَلی: میں نے پوچھا تو اس نے مجھے جواب دیا۔ تَنَشَّدَ الاخبارَ: چاہنا کہ لوگ ان خبروں سے واقف ہو جائیں۔ تَناشَدُوا الاخبار: ایک دوسرے کو شعر سنانا ۔ اِستَنشَدَہُ الشعرَ: سے شعر پڑھنے کی درخواست کرنا۔ الناشِد فا: طلب کرنے والا، تشہیر کرنے والا۔ الناشِدُون: گم شدہ، اونٹوں کا پتہ لگا کر انہیں مالک تک پہنچانے والے۔ النَّشدُ عند العامة: مدح، تعریف، کہا جاتا ہے نَشُدَکَ و نشدُکَ اللّٰہ الا فعلتَ: میں تجھے خدا کی قسم دیتا ہوں کہ یہ کام کرنا۔ النِشْدَة (مص): آواز۔ النَّشّاد: گم شدہ کی تلاش کرنے والا۔ النَّشید: آواز کی بلندی۔ و النَّشِیدَة جمع نشائد و الاُنشودة جمع اَناشِید: مجلس میں سنائی ہوئی نظم۔ نثر و نظم جسے ترنم سے پڑھا جائے۔

۲۔ النُّشادِر و النُّوشادِر (ک): نوشادر (فارسی لفظ)

○ نَشَدَ ۔ نُشْدًا و نَشْدَةً و نِشدانًا ہ: کو مانگنا، ڈھونڈنا، کی تلاش کرنا۔ ــــ ہ ہ (مثلا اللّٰہَ) کو کی قسم دینا، سے قسم یا حلف لے کر یا کا واسطہ دیکر التجاء کرنا۔ نَاشَدَہ ان یفعل / ہ ہ: سے کو کرنے کی التجا کرنا۔ ــــ ہ ہ: کو خدا کی قسم دینا یا سے خدا کی قسم یا حلف لینا۔ اَنشَدَ ہ: کو مانگنا، ڈھونڈنا، تلاش کرنا۔ ہ: کو گانا۔ ــــ ہ ہ: کو نظم یا آیت سنانا۔ تَناشَدَ: ایک دوسرے کو نظمیں وغیرہ سنانا۔ استَنشَدَہ: سے شعر یا آیت سنانے کی درخواست کرنا۔ نَشِید و اُنشودَة جمع نَشائِد و اَنشاد و اناشِید: گیت، حمد (باری تعالی) ترانہ۔ نَشِیدُ الاَنشاد یا نشیدُ الاناشید: حضرت سلیمان علیہ السلام کا گیت، گیتوں کا گیت۔ النشیدُ الاُممی: بین الاقوامی گیت، نشید حماسی: جمع ہونے کا گیت۔ نشیدٌ عسکری: سپاہیوں کا گیت، مارچ کا گیت، فوجی مارچ۔ نشیدٌ قومی او نشیدٌ وطنی: قومی ترانہ۔ نَشیدُ لیلیٰ: فغانِ نیم شبی، نغمہ شبینہ۔ نَشیدٌ مَلَکی: شاہی ترانہ۔ مُناشَدَة: اصرار والی درخواست، سنجیدہ التجا، استدعا، درخواست یا اپیل، قسم سوگند یا قسم دینا یا سوگند دینا۔ اِنشاد: سنانا، سنائی جانے والی چیز۔ نغمہ سرائی۔ مَنشُود: مانگی ہوئی، تلاش کی ہوئی، ڈھونڈی ہوئی، آرزو کی ہوئی، خواہش کی ہوئی، تمنا کی ہوئی، جسے حاصل کرنے کے لئے جدوجہد کی گئی ہو (جیسے مقصد مدعا یا ہدف وغیرہ)۔ مُنشِد: گانے والا۔

نشر: انشَرَ ۔ نَشْرًا الثوبَ: کپڑا پھیلانا۔ ــــ الخبرَ: خبر مشہور کرنا۔ ــــ الشئَ: کو بکھیرنا۔ ــــ الخشبَ: لکڑی چیرنا۔ ــــ عن المجنون او المریض: مجنوں یا بیمار پر منتر پھونکنا۔ ــــ ت الریحُ: بادل کے دن ہوا چلنا۔ ــــ نُشورًا الشجرُ: درخت کا پتے لانا۔ ــــ تِ اوراقُ الشجر: درخت کے پتوں کا بڑھنا اور پھیلنا۔ ــــ ت الارضُ: زمین کا بہار کی بارش کے بعد سرسبز ہونا۔ ــــ نَشرًا و نُشورًا اللّٰہُ الموتیٰ: اللہ تعالیٰ کا مردوں کو زندہ کرنا۔ ــــ و نَشِرَ الموتیٰ: مردوں کا زندہ ہونا صفت ناشِرُون، نَشِرَ ــــ نَشَرًا ت المواشی: مویشیوں کا رات کو پھیل کر چرنا۔ مویشیوں میں کھجلی کی بیماری پھیلنا۔ نَشَّرَ ا الثوبَ و نحوہ: کپڑے وغیرہ پھیلانا۔ ــــ عن المریض او المجنون: بیمار یا مجنوں پر منتر پھونکنا۔ اَنشَرَ اللّٰہُ المیّتَ: اللہ کا مردے کو زندہ کرنا۔ ــــ الارضَ: زمین کو پانی سے سیراب کر کے زندہ کرنا۔ تَنَشَّر الشئُ: پھیلنا۔ تَناشَرُو الثیابَ: کپڑے پھیلانے میں ایک دوسرے کی مدد کرنا۔ اِنتَشَرَ الشئُ: پھیلنا۔ ــــ النہارُ: دن لمبا ہونا، پھیلنا۔ ــــ الخبرُ: خبر مشہور ہونا ــــ ت الابلُ: اونٹوں کا متفرق ہونا، بکھر جانا۔ الرجُلُ: سفر شروع کرنا۔ اِستَنشَرَ الخبرَ: خبر پھیلانے یا شائع کرنے کی درخواست کرنا۔ الناشِرة: الناشر کا مونث (ع ا) النَّواشِر کا واحد جس کے معنی ہاتھ کے رگ پٹھے ہیں۔ النَّشْر (مص): خوشبو یا صرف بو (کہا جاتا ہے: لہ نشرٌ طیّبٌ: اُس سے خوشبو آتی ہے)۔ نباتات اگنے کی ابتداء، خارش، سردار کے بغیر بکھری ہوئی قوم۔ کہا جاتا ہے: جاؤوا نَشَرًا: وہ علیحدہ علیحدہ آئے۔ یومُ النَّشر: قیامت کا دن۔ النَّشَر: سردار کے بغیر بکھری ہوئی قوم (کہا جاتا ہے: جاؤ و انشَرًا: وہ متفرق آئے)، پھیلا ہوا، کہا جاتا ہے۔ اللّٰھُمَّ اضمم نَشَری: اے اللہ تعالیٰ میرے متفرق کام اکٹھے کر دے۔ النُّشْرَة جمع نُشَرات: نشر کا اسم مرة اشتہار، باد نسیم۔ النُّشْرَة: افسوں منتر۔ النُّشارَة: لکڑی وغیرہ کا برادہ۔ النَّشور من الریاح جمع نُشُر: بادلوں کو پھیلانے والی ہوا۔

النُّشُور (مص): یومُ النشور: یوم القیامۃ۔ النشیر ازار، کاٹ کر جمع کردہ کھیتی۔ المُنْشَر (مدر میمی) کپڑے وغیرہ پھیلانے کی جگہ۔ المِنْشار پنجہ دار لکڑی جس سے گیہوں وغیرہ کو بھوسے سے علیحدہ کرتے ہیں۔ (ح) حیلی ایک سمندری مچھلی اس کو ابو منشار بھی کہتے ہیں۔ جمع مناشیر آری۔ المَنْشُور (مفع) شاہی فرمان، سرکلر، بڑے عالم پادری وغیرہ کا پیغام۔ المَنْشُورَۃ منشور کا مونث، تحی بشریف۔ (عورت)

۲۔ التَناشِیر مدرسوں کے بچوں کی شکستہ تحریریں (اس کا واحد نہیں)

⊙ نشرَ ـُ نَشْرًا ہ کو پھیلانا، کھولنا، (جھنڈا) بلند کرنا۔ ـــ ـُ ہ (خوشبو) پھیلانا، کو بکھیرنا، نکالنا، چھوڑنا، کی نشر و اشاعت کرنا، (کتب، اشتہار وغیرہ) شائع کرنا، کی اشاعت کرنا، پھیلانا۔ ـــ ـُ نَشْرًا او نُشورًا: ہ (مردہ) کو زندہ کرنا۔ نَشَّر ہ کو پھیلانا، کھولنا۔ أنشرہ: (مردہ) کو زندہ کرنا۔ تَنَشَّرَ پھیلایا جانا، کھولا جانا۔ پھیلنا۔ إنْتَشَرَ پھیل جانا، کھولا جانا، پھیلنا (جیسے خبر یا بیماری وغیرہ) پھیلنا، لمبا ہونا، وسیع ہونا، کشادہ ہونا، لہروں کا پھیلنا منتقل ہونا، بکھرنا، پھیلنا، منتشر ہونا، پراگندہ ہونا، مختلف سمتوں میں جانا، گڑبڑ میں پڑنا۔ نشرُ الدعوۃ پراپیگنڈا۔ یوم النشور یوم قیامت۔ دار النشر اشاعتی ادارہ۔ نشرۃ (پبلک) نوٹس، شائع شدہ کتاب، باضابطہ اعلان، رپورٹ، سرگزشت، کیفیت، تفصیل، اعلان، اشتہار، سرکلر، دستی اشتہار، ادارتی اشتہار، پمفلٹ، رسالہ، موقت الشیوع چیز (جیسے اخبار، رسالہ) (Periodical) حکم، فرمان (Ordinance, decree, edict) نشرۃ اخباریۃ یا نشرۃ الاخبار خبریں، (ریڈیو پر خبریں پڑھنا) نشرۃ دَوْرِیَۃ ہفتہ وار، ماہوار یا سہ ماہی رسالہ، مجلّہ، نشرۃ اسبوعیۃ ہفتہ وار رسالہ، اخبار، نیوز ریل News Reel یعنی روزانہ خبروں کی فلم، نشرات جوّیۃ: موسمی خبریں، موسمی رپورٹ۔ نشرۃ خاصۃ بالأسعار کیفیت نامہ (Prospectus)، قیمتوں کی فہرست۔ نشرۃ رسمیۃ: سرکاری کتاب بلٹین: اعلامیہ، سرکاری خبرنامہ (Bulletin) نشرۃ شھریۃ ماہوار مجلّہ، کتاب، نشرۃ یومیۃ: (فوج) دن کا حکم۔ نَشَّار آرہ کش، لکڑیاں چیرنے والا، نِشارۃ چیرنا (چیرنے کا عمل) نُشارہ لکڑی کا برادہ۔ نُشُور مردہ کو زندہ کرنا، قیامت۔ یوم النُشُور قیامت کا دن۔ مِنْشار: آرہ، آری جمع مناشیر انتشار: پھیلنا، پھیلاؤ، بہاؤ، پھیلا ہوا ہونا۔ ناشِر: ناشر کتب، کتابیں، چھاپ کر شائع کرنے والا۔ مَنْشُور: پھیلا ہوا، اعلان کیا ہوا، شائع شدہ، چیرا ہو جمع مَنْشُورات ومَناشیر: دستی اشتہار، پمفلٹ، سرکلر، کیفیت نامہ، اعلان، اشتہار، حکم، فرمان (Ordinane, decree, edict)، منشور (مخروط مستوی)۔ مُنْتَشِر: پھیلنے والا، پھیلا ہوا، دور تک پھیلا ہوا، تازہ، حالیہ، عام پھیلا ہوا، بھرا ہوا، رائج، عام رواج پذیر، اہم، نمایاں، بااثر۔

نشز: نَشَزَ ـُ نَشْزًا فی او عن مکانہ: سے بلند ہونا، رکنا۔ الرجُلُ: اونچی جگہ پر جھانکنا، بیٹھے ہوئے کا اٹھنا۔ ـــ القومُ فی مجلسھم: مجلس میں لوگوں کا اٹھ جانا یا سمٹ جانا۔ ـــ ت نَفْسُہُ: گھبراہٹ سے کا دل دھڑکنا۔ ـــ نُشُوزًا بالقوم فی الخصومۃ: جھگڑنے کے لئے لوگوں کی حوصلہ افزائی کرنا، تائید کرنا۔ ـ ت المرأۃُ بزوجھا ومنہ و علیہ: عورت کا اپنے خاوند کا نافرمان ہونا اور اس سے نفرت کرنا صفت ناشِز و ناشِزۃ جمع نَواشِز ـ بعلُھا علیھا و منھا: خاوند کا عورت پر ظلم کرنا اور تکلیف دینا۔ ـ ـِ نَشْزًا بقرنِہ: کو سینگ سے اٹھا کر پچھاڑ دینا۔ أنْشَزَ الشیءَ چیز کو اس کی جگہ سے اٹھانا، بلند کرنا۔ ـــ اللّٰہُ عظامَ المیت: اللہ تعالیٰ کا مردے کی ہڈیوں کو ان کی جگہ لیجانا اور ایک دوسرے سے جوڑنا۔ الناشِز (فا): اپنی جگہ سے ابھرا اور اٹھا ہوا عِرْقٌ ناشِز: دھڑکنے والی رگ۔ النَشْز (مص) جمع نُشُوز والنَشَزَ جمع نِشاز وأنْشَاز اونچی جگہ۔ ـــ من الرجال قوی بڑے ڈیل ڈول کا موٹا آدمی۔ النَشَاز: اونچی جگہ۔ النَشْزَۃ والنَشِیزۃ من الدوابّ سواری جس کی پیٹھ پر زین یا سوار نہ ٹھہر سکے۔

⊙ نَشَزَ ـُ نشوزا ب / علی / من (عورت کا) اپنے خاوند کی پروانہ کرنا، خاوند کی نافرمان ہونا۔ شوہر کا بیوی پر ظلم کرنا۔ أنْشَزَ ہ کو دوبارہ زندگی دینا، میں جان ڈالنا، میں نئی روح پھونکنا۔ نَشْز جمع انشاز اونچی جگہ یا زمین۔ نَشاز: نااتفاقی، ناچاقی، نُشُوز: خصومت، دشمنی، بیر، عداوت، لڑائی، جھگڑا، ناچاقی، نااتفاقی، نفرت، شوہر یا بیوی کی طرف سے خصوصاً بیوی کی طرف سے ازدواجی فرائض کی خلاف ورزی اور شوہر کی طرف سے اس پر ظلم۔ ناشِز ابھرا ہوا اونچا کیا ہوا، اٹھایا ہوا، اعصاب میں ارتعاش پیدا کرنے والا، کرخت، بے جوڑ، ناموزوں، ناموافق، سرکش، نافرمان۔ ناشِزَۃ جمع نَواشِز: سرکش، نافرمان، عورت، لڑاکا عورت، بدمزاج عورت۔

نشص: ا۔ نَشَصَ ـِ نُشُوصًا السحابُ: بادل کا اونچا ہونا۔ ـــ ت النفسُ: دل دھڑکنا۔ ـــ الصوفُ او الشَعْرُ: اون یا بال کا نکلنا اور جلد سے چمٹا ہوا ہونا۔ ـــ المرأۃُ عن زوجھا: بیوی کا خاوند کی نافرمانی کرنا اور اس سے نفرت کرنا صفت نَاشِص۔ ـــ تِ السِنّ: دانت کا لمبا ہونا۔ ـ الشیءَ: کو نکالنا۔ ـ عن بلدہ: شہر یا ملک سے منقطع ہونا، پریشان ہونا۔ نَشَّصَ ہُ: کو اونچا کرنا۔ أنْشَصَ ہ عن بلدہ ادبیتہ: کو شہر یا گھر سے نکال دینا۔ تَنَشَّصَ لکذا: کیلئے اٹھنا اور تیاری کرنا۔ انْشَصَ الشجرۃَ: درخت کو جڑ سے اکھیڑنا۔ إسْتَنْشَصَتِ الریحُ السحابَ: ہوا کا بادل کو اٹھانا۔ النِشَاص والنَشَاص جمع نُشُص ونَشَائِص: تہہ بتہ بادل، لشکر۔ النَشُوص والنَشِیص: کھڑا کیا ہوا نیزہ، بڑے کوہان والی اونٹنی۔

۲۔ نَشَصَ ـُ نُشُوصاً فلاناً: کو نیزہ مارنا۔

نشط: ا۔ نَشَطَ ـُ نَشْطًا الحبلَ: رسی میں گرہ لگانا۔ ـ العقدۃَ: گرہ کو مضبوط کرنا۔ ـــ الدلوَ من البئر: ڈول کو کنویں سے بغیر چرخی کے نکالنا۔ ـ زیدا: کو نیزہ مارنا۔ ـــ تہ الحیّۃُ: کو سانپ کا ڈسنا۔ ـــ ـِ نَشْطًا من المکان: جگہ سے نکلنا۔ ـــ من بلد إلی بلد: ایک شہر سے نکل کر دوسرے شہر میں جانا، کہا جاتا نَشَطَ بھم یُمْنَۃً ویُسْرَۃً: وہ انہیں دائیں بائیں لے گیا۔ نَشِطَ ـَ نَشَاطًا: چست ہونا، ہشاش بشاش ہونا۔ فی عملہ او إلی عملہ: اپنے کام پر دوڑنا، دوڑ پڑنا۔ صفت ناشِط ونَشِیط۔ ـــ تِ الدابّۃُ: جانور کا فربہ ہونا۔ نَشَّطَ الحبلَ: رسی میں گرہ لگانا۔ ـــ ہُ إلی او فی عملہ: کو کام پر دوڑانا، کام میں چست بنانا۔ أنْشَطَ ہُ: کو چست بنانا۔ ـــ الرجُلُ: چست چالاک گھر والوں یا جانوروں والا ہونا۔ ـ ـ ت الحیّۃُ: سانپ کا کاٹنا۔ الحبلَ: رسی میں گرہ لگانا۔ ـ العقدۃَ او العقالَ: گرہ کھولنا، جانور کو باندھنے والی رسی کھولنا۔ ـ البعیرَ من عِقالہ: اونٹ کو چھوڑنا، آزاد کرنا۔ ـــ الکلاءُ الدابّۃَ: گھاس کا جانور کو موٹا کرنا۔ تَنَشَّطَ: چست ہونا، ہشاش بشاش ہونا۔ ـــ للعمل: چستی سے تیار ہو کر کام میں لگنا۔ ـ ت الناقۃُ فی سیرھا: اونٹنی کا چلنے میں تیزی کرنا۔ ـ المفازۃَ: بیابان کو چستی سے عبور کرنا۔ إنْتَشَطَ الحبْلَ: رسی کو کھولنے کے لئے کھینچنا۔ ـــ الحبلُ: رسی کا کھل جانا۔ ـ الشیءَ: کو مضبوط کرنا، چھیننا۔ ـ فلاناً إلی کذا کو

کی طرف کھینچنا یا بلند کرنا۔ —— النَّشِیطَةَ: راستہ میں ہاتھ لگ جانے والا مال ہانک لیجانا۔ الحیَّةُ فلانا: کو سانپ کا ڈسنا۔ اِسْتُنْشِطَ الجلدُ: کھال کا جھری دار ہونا۔ الناشِط (فا): چست، پھرتیلا، پھرنے والا جنگلی بیل، طریقٌ ناشطٌ: بڑی سڑک سے دائیں یا بائیں نکلنے والا راستہ۔ الناشِطة جمع ناشطات ونَواشِط: ناشط کا مونث۔ النواشط من المسائل: بڑے مسئلہ سے نکلتے ہوئے مسائل، اس کا واحد ناشط آتا ہے۔ النَّشْط (مص): تیزی وعجلت سے ڈنک مارنا۔ النَّشِیط جمع نِشاط ونَشاطی: چست، پھرتیلا، چست و چالاک گھر والوں یا جانوروں والا۔ النَّشِیطَة: نشیط کا مونث، جملہ آوروں کو راستہ میں مل جانے والا مالِ غنیمت، اونٹ جنہیں پکڑ کر ہانک لیجایا جائے۔ بئرٌ نَشُوطٌ: گہری تہہ والا کنواں۔ بئرٌ اَنشاط و انشاط: کم گہرائی کا کنواں کہ ایک ہی بار کھینچنے سے ڈول باہر نکل آئے۔ الاُنْشُوطَة جمع اَناشِیط: گرہ جسے کھولنا آسان ہو۔ کہا جاتا ہے۔ ما عِقالُکَ بِاُنْشُوطَةٍ: تمہاری محبت (یا دوستی) کمزور نہیں کہ آسانی سے ختم ہو جائے (یا ٹوٹ جائے) المِنْشط: بہت چست۔ المَنْشَط: خوش دلی، کہا جاتا ہے: فَعَلُوا ذلک علی المَنْشَط والمَکْرَہ: انہوں نے یہ کام خوش دلی سے اور دل کی کام کے بارے میں ناپسندیدگی سے کیا۔

۲۔ النَّشُوط (ح): ایک قسم کی مچھلی۔

Ⓢ نَشِطَ ۔نشاطاً: زندہ دل، بشاش، شگفتہ مزاج، پرزور، پرلطف، چست، پھرتیلا، تیز، خوش طبع، شگفتہ خاطر جاندار، تیز طرار، سرگرم، ہوشیار، شائق، خواہاں، متمنی، پرجوش، بہادر یا خوش باش ہونا۔ —— فی: (کسی کام میں) ہمت اور طاقت کا مظاہرہ کرنا۔ —— الی: (کے لئے، کی جانب) سرگرم اور پھرتیلا ہونا، ہمت اور سرگرمی سے کام کرنا۔ —— : کے موڈ میں ہونا، کچھ کرتے ہوئے محسوس کرنا، کے بارے میں خوش ہونا، سرگرم ہونا، پرجوش ہونا، کسی کام میں شوق سے مشغول ہونا، پر سرگرمی سے توجہ کرنا، کا تیزی سے آغاز کرنا۔ نشط من عِقالہ: کی بیڑیوں سے آزاد ہونا، آزاد ہونا۔ نَشَطَ ۔نُشْطاً ہ: رسی میں گرہ لگانا، رسی کو گرہ لگانا۔ نَشَّطَ و اَنْشَطَہ ہ: کو ابھارنا، اکسانا، کو ایڑ لگانا، مہمیز کرنا، میں جان ڈالنا، کو ابھارنا، میں تحریک پیدا کرنا، ہیجان پیدا کرنا، کو تابکار بنانا۔ —— ہ: کو مضبوط کرنا، تقویت پہنچانا، میں جان ڈالنا، روح پھونکنا، کو تولنا، کو عطا کرنا، ہمت دینا، کو ہمت اور طاقت دینا، کی حوصلہ افزائی کرنا، کی ہمت بندھانا، کو جرأت دلانا (الی کچھ کرنے کی)۔ تَنَشَّطَ: بمعنی نَشِطَ۔ نَشِط: زندہ دل، بشاش، شگفتہ مزاج، پرزور، پرلطف، چست، پھرتیلا، تیز، خوش طبع، شگفتہ خاطر، تیز، ہیجان خیز، پرجوش، سرگرم، دوڑ دھوپ کرنے والا، منہمک، مصروف، مشغول، دلیر، جانباز، من چلا، مہم جو، باہمت، مستعد، زوردار۔ نَشْطَة: قوت، شوق سرگرمی، گرم جوشی۔ نَشاط: چستی، پھرتیلاپن، تیزی، زندہ دلی، شگفتہ مزاجی، جذبہ جوش، چستی، پھرتی، آمادگی، مستعدی، شوق، سرگرمی، گرمجوشی، لگن، دھن، جوش، ہمت، طاقت، کس بل، دم خم، مستعدی، سرگرم حرکت، جوش مستعدی، عمل، کام، چال، حرکت، عمل، طاقت، طاقت، زور، قوت، بل، قابلیت و صلاحیت اہلیت، توانائی، دم خم، زور، قوت، نہایت اہم طاقت، کسی فرد یا ادارے کی قوت کارکردگی۔ نِشاط جوّی: ہوائی سرگرمی۔ نشاط اشعاعی: تابکاری۔ دو نشاط اِشعاعی: تابکار صاحب نشاط: سرگرم، عدیم النشاط: ماند، سرد، پھیکا، ست، بے حرکت، بے عمل (سٹاک مارکیٹ)۔ نَشِیط جمع نِشاط: چست پھرتیلا، تیز، زندہ دل، بشاش، شگفتہ مزاج، خوش باش، جاندار، تیز طرار، پرزور، پرلطف، شادمان، خوش، ہنس مکھ، ہیجان خیز، پرجوش، دوڑ دھوپ کرنے والا، مصروف، مشغول، منہمک، سرگرم، توانا، طاقت ور، باہمت، مستعد —— ل: کے بارے میں خوش، مسرور، سرگرم، پرجوش، کے لئے سرگرمی سے وقف کار، الجنس النشیط: زیادہ طاقت ور جنس یا صنف۔ اُنشُوطَة: گرہ، ڈیڑھ گرہ جو کھینچنے سے تنگ ہوتی ہے (Slipknot) کمان، پھندا۔ ناشِط بمعنی نَشِط: مُنَشِّط: خوشگوار چیز۔ مُنَشِّط: مہمیز (کیلئے) تحریک، محرک یا مہیج، شوق، جذبہ، قوت، تیزی حرکت، کا زور تحریک، اشتعال، ابھارنے والی چیز۔

نشظ: نَشَظَ ۔نُشُوظاً النباتُ: نباتات کا نمودار ہونا۔

نشع: ا۔ نَشَعَ ۔نَشْعاً الرجُلُ: سکی لینا۔ —— الطیبَ: خوش بو سونگھنا۔ —— فلاناً الدواءَ: کے منہ میں دوا ڈالنا۔ —— ہ الکلامَ: کو کلام کی تلقین کرنا۔ —— نُشُوعاً: قریب الموت ہو کر نجات پانا۔ انشع ہُ الدواءَ: کے میں دوا ڈالنا۔ —— ہُ الکلامَ: کو کلام کی تلقین کرنا۔ —— ہُ بشربَةٍ: کو پانی پلانے میں مدد کرنا۔ اِنْتَشَعَ: ناک میں دواء ڈالنا۔ الناشِع (فا): ابھرا ہوا۔ النَّشَع: خراب مزے کا پانی۔ النُّشُوع: نسوار، بیمار کے منہ میں ڈالی جانے والی دوا، سانس کو لوٹانے والی چیز۔ المِنْشَع والمِنْشعة: وہ برتن جس میں ناک یا منہ میں ڈالنے والی دوا رکھی جاتی ہے۔ نسوار کی ڈبیہ۔

۲۔ نَشَعَ ۔نَشْعاً وانتشع الشئ: چیز کو سختی سے کھینچنا۔ النُّشاعة: ہاتھ سے نکال کر پھینکی ہوئی چیز۔

۳۔ نُشِعَ نَشْعاً بکذا: کا مشتاق ہونا، فریفتہ ہونا صفت مَنْشُوعٌ بہ:

Ⓢ نَشَعَ ۔نَشْعاً ہ: کو چیرنا، پھاڑنا، چاک کرنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا انتشع: مندرجہ بالا معانی۔ نَشْع: رسنے والا پانی، رس کر آنے والا پانی وغیرہ مُنَشَّع: تر اور تربتر، سیلی (زمین) گیلا، بھیگا ہوا، تر۔

نشغ: ا۔ نَشَغَ ۔نَشْغاً ہُ الکلامَ: کو کلام کی تلقین کرنا اور کلام سکھانا۔ —— الصبیَّ: بچے کے منہ میں دوا ٹپکانا۔ —— الماءَ: روک سے پانی پینا۔ —— الرجُلُ: سسکی لینا یہاں تک کہ بیہوشی کے قریب ہو جانا۔ نُشِغَ الصبیُّ: بچہ کے منہ میں دوا کا ڈالا جانا۔ ناشَغَ الکلامَ: کلام سمجھنا اور سیکھنا۔ اَنْشَغَہُ الکلامَ: کو کلام سمجھانا، کی تلقین کرنا۔ تَنَشَّغَ: سسکی لینا یہاں تک کہ بے ہوشی کے قریب ہو جانا۔ —— وانتشغ الکلامَ: کلام سمجھنا، سیکھنا۔ النَّشْغَة جمع نَشَغات: موت کے وقت ہچکی، لمبی سانسوں میں سے ایک سانس۔ النَّشُوغ: بچہ یا مریض کے منہ یا ناک میں ٹپکانے والی دوا۔ نسوار۔ المِنْشَغ و المِنْشَغَة: برتن جس میں منہ اور ناک ٹپکانے کی دوا رکھی جاتی ہے۔

۲۔ نَشَغَ ۔نَشْغاً الماءُ: پانی کا بہنا۔ اَنْشَغَ عنہ: سے علیحدہ ہونا۔ الناشِغ جمع نُشَّغ م ناشِغة جمع نَواشِغ وناشغات (فا)، النَّواشِغ: وادی میں پانی بہنے کے راستے۔

۳۔ نَشَغَ ۔نَشْغاً ہ بالرمح: کو نیزہ مارنا

۴۔ نُشِغَ بالشئ: کا مشتاق ہونا صفت مَنْشُوغٌ بہ

نشف: ا۔ نَشَفَ ۔نُشْفاً الثوبُ العرقَ والحوضُ الماءَ: کپڑے کا پسینہ کو اور حوض کا پانی کو جذب کر لینا۔ —— الماءُ فی الارض: پانی کا زمین میں جذب ہونا۔ —— نَشْفاً الماءَ: پانی کو چیتھڑے وغیرہ سے پونچھنا خشک کرنا۔ نَشِفَ ۔نَشَفاً الثوبُ العرقَ او الحوضُ الماءَ: کپڑے کا پسینہ کو اور حوض کا پانی کو جذب کر لینا۔ —— الماءُ فی الارض: زمین میں پانی کا جذب ہونا۔ —— ت البئرُ: کنویں کا پانی ختم ہونا۔ —— الثوبُ: کپڑے کا خشک ہونا۔ نَشَّفَ الماءَ: پانی کو جذب کرنا۔ —— ت الناقةُ: اونٹنی کا بچہ پیدا ہونے کے قریب زمانہ میں تھنوں کا کبھی بھرا ہوا ہونا اور کبھی خشک ہونا صفت مُنَشِّف۔ تَنَشَّفَ الثوبُ العرقَ

کپڑے کا پسینہ کو جذب کر لینا۔ ــــ الرجُلُ: کپڑے کے ٹکڑے وغیرہ سے پانی کو بدن سے پونچھنا۔ اِنْتَشَفَ الوسخَ ونحوهُ: میل گندگی وغیرہ کو پونچھ کر دور کرنا۔ الخبزُ الناشِف عند العامة: خشک روٹی۔ النَشَف: پانی کا جذب ہونا۔ النُشْفة (بتثليث النون) والنَشَفة جمع نَشَف و نِشْف ونِشَف ونُشَف ونِشاف: جھاواں۔ النِشْفَة والنُشْفَة: برتن میں باقی رہنے والی تھوڑی چیز۔ النَشْفَة والنَشَّافة: پانی پونچھنے کا کپڑا۔ جھاڑن۔ ارضٌ نَشِفَةٌ: پانی جذب کر لینے والی زمین۔ النُشافة: جذب شدہ پانی۔ المِنْشَفة جمع مَناشِف: تولیہ۔

۲۔ نَشَفَتِ الناقةُ: اونٹنی کے دودھ کا جھاگ والا ہونا۔ اَنْشَفَ هُ: کو جھاگ والا دودھ پلانا۔ اِنْتَشَفَ: جھاگ والا دودھ پینا۔ النُشْفة: جھاگ جو دودھ دوہتے وقت دودھ پر آ جاتی ہے۔، ہانڈی سے گرم گرم نکالی ہوئی چیز۔ النُشافة: بمعنی النُشْفة۔

○ نَشَفَ ــُ نَشْفًا هُ: کو جذب کرنا، چوسنا، نَشِفَ ــَ نَشَفًا: خشک ہونا۔ نَشَّفَ هُ: کو خشک کرنا، پونچھ کر خشک کرنا، رگڑ کر خشک کرنا، نَشَفَ ريقَهُ: کوشش کرنا، زور لگانا، جدوجہد کرنا، سخت محنت کرنا، کو دق کرنا، تنگ کرنا، کا ناک میں دم کرنا، کو جان بوجھ کر چھیڑنا۔ تَنَشَّفَ: بمعنی نَشِفَ نیز پونچھ کر خشک ہونا، خشک ہونا۔ نَشَف: سوکھا ہوا ہونا، سوکھنا، خشک ہونا، سکھانا، خشک کرنا، نَشَف: سوکھا ہوا ہونا، سوکھنا، خشک ہونا، سکھانا، خشک کرنا۔ نَشَّاف: بلاٹینگ پیپر (Blotting paper) جاذب۔ نَشَّافة: سیاہی چوس، بلاٹنگ پیپر کی شیٹ، بلاٹنگ پیڈ (Bloting pad) تولیہ۔ مِنْشَفة جمع مَناشف: تولیہ، صفائی کا چیتھڑا، دستپاک، رومال، تنشیف: خشک کرنا۔ ناشِف: سکھایا ہوا، رطوبت نکالا ہوا، خشک کیا ہوا، خشک، سخت۔

نشق ۱۔ نَشِقَ ــَ نَشْقًا ونَشَقًا الريحَ: ہوا یا بو سونگھنا۔ اَنْشَقَ هُ المِسْكَ ونحوهُ: کو مشک وغیرہ سونگھانا۔ ــ هُ النَشُوقَ: کو نسوار سونگھانا۔ تَنَشَّقَ الماءَ فی انفه: ناک میں پانی ڈالنا۔ ــ الريحَ او النَشُوقَ: ہوا یا بو یا نسوار سونگھنا۔ اِنْتَشَقَ الماءَ فی انفه: پانی ناک میں ڈالنا۔ اِسْتَنْشَقَ الماءَ فی انفه: ناک میں پانی ڈالنا۔ ــ الريحَ او النَشُوقَ: ہوا یا نسوار سونگھنا۔ النَشْق والنَشَق: سونگھنا، کہا جاتا ہے۔ رائحةٌ مكروهةُ النَشَق: ناگوار بو۔ النَشُوق: نسوار، سونگھنے کی دوا۔ المَنْشَق جمع مَناشِق: ناک۔ المَنْشَقَة: نسوار کی ڈبیا۔

۲۔ نَشِقَ ــَ نَشْقًا ونَشَقًا فی الحِبالةِ: پھندے میں پھنسنا۔ اَنْشَقَ الظبيَ فی الحبالة: ہرن کو جال میں پھنسانا، کہا جاتا ہے۔ اَنْشَقَتْهُ الحبالةُ: پھندے نے اسے پھنسا لیا۔ النَشِق: کسی کام میں پھنس کر چھٹکارا نہ پانے والا۔ النُشْقَة جمع نُشَق: بکری وغیرہ کی گردن کا پٹہ۔

○ نَشِقَ ــَ نَشْقًا ونَشَقًا هُ: کو سونگھنا۔ باس کھینچنا، ناک سے سڑکنا، ناس لینا، اندر کو سانس لینا، کھینچنا، کو ناک میں لیجانا، زور سے سانس لیکر اندر پہنچانا۔ نَشَّقَ و اَنْشَقَ ہ هُ: کو کچھ دینا، کو کچھ سونگھانا، کو کچھ اندر پہنچوانا۔ تَنَشَّقَ و اِنْتَشَقَ: سانس لینا، سانس اندر کو کھینچنا۔ ــ هُ: کو زور سے سانس لیکر اندر پہنچانا، کو ناک میں لیجانا۔ اِنْتَشَقَ الهواء: تازہ ہوا لینا۔ اِسْتَنْشَقَ بمعنی نَشِقَ نیز اِسْتَنْشَقَ هُ: کا تجسس کرنا، کو تلاش کرنا، بھانپ لینا، نَشْق و تَنَشُّق و اِسْتِنشاق: جذب کرنا، سانس لینا، سانس اندر کو کھینچنا، کش لگانا۔ نَشُوق و نُشُوق: ناس، نسوار۔ تنشيقة: نسوار کی چٹکی۔

نشل ۱۔ نَشَلَ ــُ نُشُولاً الرجُلُ: آدمی کا دبلا ہونا۔ ــ ت الفخذُ: ران کا دبلا ہونا۔ ــِ نَشْلاً الشئَ: چیز کو جلدا چک لینا، چھین لینا۔ الخاتمَ: انگوٹھی نوچنا، جھٹکا دیکر کھینچنا۔ ــــ اللحمَ: گوشت کو بغیر چمچے کے ہاتھ سے نکالنا، گوشت بغیر مسالہ کے پکانا۔ اَنْشَلَ اللحمَ من القدر: گوشت کو ہانڈی سے نکالنا۔ ــ ما على العظم بفيه: منہ سے ہڈی پر سے گوشت چھڑا کر کھانا۔ اِنْتَشَلَ اللحمَ من القدر: گوشت کو ہانڈی سے نکالنا ــ ما على العظم بفيه: منہ سے ہڈی پر سے گوشت چھڑا کر کھانا۔ النَشْل (مص): بغیر مسالہ پکایا ہوا گوشت۔ النَشَّال: ہانڈی سے گوشت کو بغیر چمچے کے ہاتھ سے نکالنے کا عادی۔ النَشِيل: کنویں سے پہلا نکالا ہوا پانی، عام لوگ کہتے ہیں ماء نَشْل: کنویں سے پہلا نکالا ہوا پانی، تھن سے تازہ نکالا ہوا دودھ، بغیر چمچ ہاتھ سے ہانڈی میں سے نکالا ہوا گوشت، بغیر مسالہ کے پکایا ہوا گوشت، پتلی تلوار۔ المِنْشَل والمِنْشال جمع مَناشِل: گوشت نکالنے کی کنڈی دار سیخ۔ المَنْشَلَة: انگلی کا وہ حصہ جو انگوٹھی کے نیچے ہو۔

۲۔ نَشَلَ ــُ نَشَلاً تِ الحيّةُ الرجُلَ: سانپ کا آدمی کو ڈسنا۔

○ نشل ــُ نَشْلاً هُ: کو لیجانا، چھیننا، چرانا، چوری کرنا۔ ــ ہ: کو خطروں مشکلات وغیرہ سے نکالنا، آزاد کرانا، چھڑانا، بچانا۔ اِنْتَشَلَ: نکالنا، اٹھانا، اوپر کی طرف بلند کرنا، (تباہ شدہ جہاز کے لوگوں کو) جمع کرنا اٹھا کر کھڑے کرنا، کو بچانا، چھڑانا۔ نَشْل: جیب تراشی نَشّال: جیب تراش۔

نشم: نَشِمَ ــَ نَشَمًا الثورُ: بیل کا سیاہ سفید داغوں والا ہونا صفت نَشِم نَشَّمَ اللحمُ: گوشت کا بگڑ کر بدبودار ہونا۔ ــ اللّٰهُ ذكرَ فلان: اللہ تعالیٰ کا کسی کے ذکر کو بلند کرنا، کو شہرت دینا۔ ــ ــ ت الارضُ: زمین سے پانی کا نکلنا۔ ــــ فی فلان: کی بدگوئی کرنا، کو طعن کرنا۔ ــــ فی الشرّ: شرارت میں پڑنا۔ ــــ فی الامر: کام شروع کرنا۔ تَنَشَّمَ فی الامر: کام شروع کرنا۔ ــ منهُ علماً: سے علم حاصل کرنا، کہا جاتا ہے: يدى نَشِمَةٌ من الجبن ونحوهِ: میرے ہاتھ میں پنیر وغیرہ سے بدبو لگ گئی۔ النَشَم (ن): وہ درخت جس سے کمانیں بنائی جاتی ہیں۔ المَنْشَم: ایک قسم کی خوشبو۔ المَنْشِم: متعفن سیاہ رنگ کا پھل، ایک قسم کی خوشبو، مَنْشِم: ایک عطر فروش عورت کا نام جس کے عطر کو لگانے سے لوگوں کے درمیان جنگ تیز ہو جاتی تھی۔ چنانچہ وہ برائی کی مثل بن گئی کہا جاتا ہے: اشأم من عطر مَنْشِم: منشم کے عطر سے زیادہ منحوس۔

نشو: نَشِيَ يَنْشَى نَشْوًا ونَشْوَةً ونِشْوَةً ونُشْوَةً: نشہ میں ہونا، بدمست، ہونا، کہا جاتا ہے: نَشِيَ من الشراب: وہ شراب سے بدمست ہو گیا۔ الخبرَ: خبر دریافت کرنا۔ ــ نَشْوَةً ونِشْوَةً ونُشْوَةً الريحَ: ہوا سونگھنا۔ نَشَّى الثوبَ: کپڑے کو کلف دینا۔ تَنَشَّى وانْتَشَى: نشہ میں ہونا۔ الريحَ: ہوا کو سونگھنا۔ اِسْتَنْشَى الريحَ: ہوا کو سونگھنا۔ ــ الخبرَ: خبر دریافت کرنا، النَشا جمع انشاء: عمدہ خوشبو، بو۔ ــ والنَشاء: نشاستہ۔ النَشاوِيَة (ط) نشاستہ اور چینی سے تیار کیا ہوا کھانا۔ النَشْوَة: بو، اسم مرة، بدمستی یا مستی کی ابتداء۔ النِشْوَة: پہلی خبر۔ النَشْوان م نَشْوَى جمع نَشاوَى: بدمست۔ النَشْيان: سب سے پہلے خبر کو دریافت کرنے والا کہا جاتا ہے۔ فلانٌ نشيانٌ للاخبار او بالاخبار فلاں شخص سب سے پہلے خبر دریافت کرنے والا ہے۔ النِشْيَة جمع نَشايا: بو۔

۲۔ نَشِيَ يَنْشَى نَشْوَة ونِشْوَة ونُشْوَة بالشئ: کو بار بار کرنا۔

۳۔ النَشاة جمع نَشًا: خشک درخت۔

○ نِشان و نيشان جمع نَياشين: نشان، مقصد، منزل، مقصود، مطمع نظر، ہدف، تمغہ، عروسی پوشاک۔

نَشْنَجِي و نَشَانِجِي: نشانہ باز، اچھا نشانہ باز، بڑا نشانہ باز۔ نِشنکاہ: بندوق کی شست کی مکھی۔ نَشْنَش: چست و چالاک ہونا، پھرتیلا ہونا، ذہین ہونا، تیز فہم ہونا، سرگرم ہونا، سوں سوں کرنا، سنسنانا، بلبلے اٹھانا۔ تَنَشْنَشَ: چست و چالاک ہونا پھرتیلا ہونا، ذہین ہونا، اصلی حالت پر آنا، شفا پانا، پانا۔

○ نشو و نشی: نَشِيَ يَنْشَى نَشْوًا و نُشْوَةً و نِشْوَةً: مدہوش ہونا مست ہونا، متوالا یا مخمور ہونا یا ہو جانا، بدمست ہونا یا ہو جانا۔ نَشَّى ھ: کپڑے کو کلف دینا۔ اِنْتَشَى: مدہوش ہو جانا، مخمور ہو جانا، متوالا ہو جانا۔ اِسْتَنْشَى ھ: کو سونگھنا، (بادِ سحر یا بادِ نسیم)۔ جذب کرنا، سے لطف اندوز ہونا۔ نَشْوَة: نکہت، مہکار، خوشبو، عطر، پھولوں کی باس، سنٹ، پھلیل، نشہ، سرشاری، بدمستی، بے خودی شراب خوری، مستی، بدماغی انتشار، بے ہوشی، حالت غشی۔ نَشْوَةُ الطَّرَب: سرمستی، وجد، جوش، بکمال مسرت، فخر و ناز، خوشی، ولولہ، گہری دلچسپی۔ کیف، حد درجہ خوشی، غایت مسرت، نشا: سنٹ، خوشبو، نشاستہ، کلف، ماوا۔ نَشَاء: نشاستہ، کلف، ماوا۔ نَشَوِي: نشاستے والا، جمع نَشَوِيات: نشاستہ دار خوراک۔ نَشْوَان م نَشْوَى جمع نَشَاوَى: نشہ میں، مدہوش، مخمور، متوالا، پیے ہوئے، وجد میں آیا ہوا، نازاں، خوش، بہت خوش، انتشاء: سرشاری، نشہ، بے خودی، بدمستی۔

نصّ: ۱۔ نَصَّ ـُ نَصًّا الشيءَ: کو بلند کرنا، ظاہر کرنا۔ ــــ الحديثَ: حدیث کی سند بیان کرنا۔ ــــ المتاعَ: سامان کو ایک دوسرے پر رکھنا۔ ــــ العروسَ: دلہن کو چھپرکھٹ پر بٹھانا ــــ فلانٌ عُنُقَهُ: گردن اونچی کرنا۔ ـ الشيءُ: ظاہر ہونا۔ ـ الرجُلَ: کا مسئلہ پوری طرح دریافت کرنا۔ الناقةَ: اونٹنی کو تیز ہانکنا ــــ للشي: کو ہلانا ــــ نَصِيصًا الشواءُ على النار: گوشت کا آگ پر تلتے ہوئے سوں سوں کرنا ــــ تِ القِدرُ: ہانڈی کا جوش مارنا۔ نَصَّصَ المتاعَ: سامان ایک دوسرے پر رکھنا۔ ــ فلانٌ: سند بیان کرنے میں مبالغہ کرنا۔ ــ وناصَّ مُنَاصَّةً غريمَهُ: قرضدار سے جھگڑا اور اسے بہت تنگ کرنا۔ تَنَاصَّ القومُ: قوم کا بھیڑ کرنا۔ اِنْتَصَّ الشيءُ: بلند ہونا، سیدھا کھڑا ہونا۔ ــــ تِ العروسُ: دلہن کا چھپرکھٹ پر بیٹھنا یا حجلہ عروسی میں بیٹھنا۔ ــــ الرمحُ: نیزہ کا تنگ ہونا۔ النَّصّ (مص) جمع نُصُوص: مصرح کلام۔ ــ من الكلام: ایسا کلام جو صرف ایک معنی رکھتا ہو اور اس میں تاویل کی گنجائش نہ ہو۔ ــــ من كل شيء: انجام، انتہاء۔

النَّصَّة: اسم مرة۔ چڑیا۔ النُّصَّة جمع نُصَص ونِصاص: پیشانی پر آئے ہوئے بال۔ النَّصَّاص: ناک ہلانے والا۔ النَّصِيص مص: نَصِيصُ القوم: لوگوں کی تعداد۔ المَنَصَّة: حجلہ عروسی، دلہن کا چھپرکھٹ۔ المِنَصَّة جمع مِنَاص: دلہن کو بٹھانے کی کرسی، چبوترہ، پیوند لگے ہوئے کپڑے۔ روندے ہوئے فرش کہا جاتا ہے: وُضِعَ فلانٌ على المِنَصَّة: اس کی بے عزتی کی گئی۔ المَنْصُوص: مفع المنصوص عليه: معین، مقرر۔

۲۔ نَصْنَصَ البعيرُ: اونٹ کا دونوں زانوں زمین پر ٹکا کر اٹھنے کیلئے ہلنا۔ ــــ الشيءَ: کو ہلانا ــــ في مشيه: چلنے میں جھومنا۔ حيّةٌ نَصْنَاصٌ: بہت حرکت کرنے والا سانپ۔

○ نَصَّ ـُ نَصًّا على: کو مقرر کرنا، کی حد و دقائم کرنا، کی شرط لگانا، کا اہتمام کرنا، کو مہیا کرنا، مشروط قرار دینا۔ ــ على /عن: کی صراحت کرنا، کی تعیین کرنا، کی تفصیلات دینا، کو معین کرنا۔ ــ على: کا معین معنی بیان کرنا، کو ممیز کرنا، واضح کرنا۔ ــ ھ: کا متن معین یا مقرر کرنا، (خط وغیرہ) مرتب کرنا، لکھنا، ترکیب دینا، کو ترتیب دینا، کا انبار لگانا، کا تہ بہ تہ ڈھیر لگانا، کو نصب کرنا، کی صف بندی کرنا۔ نَصّ جمع نُصُوص: متن، انتخاب الفاظ، الفاظ کی بندش، طرز ادا، طرز بیان، کسی خاص طرز کا بیان یا روایت، عبارت، عبارت یا کتاب کا کوئی حصہ، لفظ، کلمہ، تقریر، قول، مقولہ، جملہ، فقرہ، جزو کلام، جزو جملہ، طرز کلام، انداز بیان، بات مثل، کہاوت، پر معنی مقولہ، دفعہ، شرط، اظہار، اسلوب اظہار، زبان، طرز تحریر، انداز بیان، اسلوب، اصطلاح، پیرایہ، قول و قرار، معاہدہ، شرط، ترتیب، اعلان، تجلی، انکشاف، ظہور، شہادت، گواہی، ثبوت۔ بِنَصِّهِ: لفظ بہ لفظ، حرف بحرف، بعینہ، بِنَصِّهِ وفَصِّهِ: انہی الفاظ میں، لفظی، واقعی، سچ مچ، ٹھیک ٹھیک، ہو بہو، من وعن، ایسے ہی۔ نَصًّا ورُوحًا: الفاظ اور حقیقی مقصد دونوں کی پابندی کرنے والا۔ نُصَّة جمع نُصَص: پیشانی کے بال۔ مِنَصَّة جمع مِنَصَّات و مَنَاصّ: چبوترا، شہ نشین، سٹیج، پلیٹ فارم، منبر، کمرے کے اطراف میں نشستوں کا سلسلہ، عروسی مسند، ایزل، ٹیکن (Easel)، مِنَصَّةُ الحُكم: اقتدار کا منصب، مقام، درجہ۔ مِنَصَّةُ الخطابة: منبر Rostrum۔ تَنْصِيص: اقتباس، قول۔ علامات التنصيص: واوین Quotation marks (“......”)۔ منصوص عليه: مقرر، معین، مشروط، لکھا ہوا، مہیا یا فراہم شدہ۔

نصا: نَصَاً ـ نَصَاةُ: کے پیشانی کے بال پکڑنا۔

نصب: نَصَبَ ـِ نَصْبًا الشيءَ: کو بلند کرنا، کھڑا کرنا، کو رکھنا، جڑنا، لگانا، دھرنا، بٹھانا، نصب کرنا۔ ــ الكلمةَ: کلمہ پر علامت نصب لگانا یا اسے منصوب پڑھنا۔ ــــ الاميرُ فلانًا: امیر کا کسی کو عہدہ پر فائز کرنا۔ ــــ له رأيًا: کو رائے دینا۔ ــــ له الشرَّ: کیلئے کینہ یا بد باطنی ظاہر کرنا۔ ــ لفلان: سے دشمنی رکھنا۔ ــ الشجرةَ: زمین میں درخت لگانا۔ ــ له الحربَ: کیلئے لڑائی کی بنیاد رکھنا۔ ــــ ہُ المرضُ او الهمُّ: کو بیماری یا غم کا تھکانا یا دردمند کرنا۔ نَصِبَ ـَ نَصَبًا: تھکنا۔ ــ في الامر: کام میں کوشش کرنا۔ نَصَّبَ الشيءَ: کو رکھنا، بلند کرنا، کہا جاتا ہے: نَصَّبَتِ الخيلُ آذانَها: گھوڑوں کا کان کھڑے کرنا۔ ــــ الاميرُ فلانًا: کو کسی منصب پر فائز کرنا ناصَبَ مُنَاصَبَةً ہُ: سے دشمنی کرنا، کا مقابلہ کرنا۔ ــــ ہُ الحربَ او العداوةَ: سے لڑائی کا اعلان کرنا، پر دشمنی ظاہر کرنا۔ أَنْصَبَ ہُ: کا حصہ مقرر کرنا، کو تھکانا۔ ــــ ہُ المرضُ: کو بیماری کا دردمند کرنا۔ تکلیف دینا۔ ــ الحديثَ: حدیث کی سند بیان کرنا۔ ــ السكينَ: چھری میں دستہ لگانا۔ تَنَصَّبَ: کھڑا ہونا۔ ــــ الغبارُ ونحوهُ: گرد و غبار کا بلند ہونا۔ تَنَاصَبُوا الشيءَ: چیز کو آپس میں بانٹ لینا۔ اِنْتَصَبَ: کھڑا ہونا، بلند ہونا۔ ــــ الطاهي: پکانے والے کا ہانڈی چڑھانا۔ ــــ الحرفُ: حرف پر زبر ہونا۔ الناصب (فا) جمع نَوَاصِب: تیز چلنے والا۔ ــ عند النحاة: نصب دینے والا عامل۔ هَمٌّ ناصِبٌ: تھکا دینے والا غم۔ النَّصْب (مص): کھڑا کیا ہوا جھنڈا، بلا، بیماری، نتیجہ، غرض۔ ــــ عندالنحاة: اعراب کی ایک قسم۔ واحد نَصْبَة (ز) گاڑنے جانے والے پودے۔ نَصْبُ العَرَب: حدی سے مشابہ ایک راگ۔ النُّصْب: بیماری، بلا۔ ــ جمع أَنْصَاب: گاڑی ہوئی چیز کھڑی کی ہوئی کوئی چیز۔ (کہا جاتا ہے: هذا نُصْبُ عيني: یہ میری آنکھ کے سامنے ہے۔) بت۔ النِّصب: حصہ۔ النُّصُب: بیماری، بلا، نصاب کی جمع، حصہ، ہر وہ چیز جو علامت مقرر کی جائے۔ ــــ جمع أَنْصَاب: کھڑی کی ہوئی چیز۔ بت۔ مورتی، مجسمہ۔ الأَنْصَاب: پتھر جو جاہلیت میں کعبہ کے گرد کھڑے کیے گئے تھے اور ان پر غیر اللہ کیلئے جانور ذبح کیے جاتے تھے۔ النَّصَب (مص): تھکن، تھکاوٹ، محنت، مشقت، جانفشانی، جمع أَنْصَاب: نصب کیا ہوا نشان۔ النَّصِب: بیمار، درد میں مبتلا۔ النُّصْبَة جمع نُصَب: راستہ بتانے والا ستون، نشان راہ۔ النَّصْبَة: اعراب میں نصب کی

علامت. گاڑنے کیلئے پودے، نصب کا اسم مرۃ۔ النِصْبَة: گاڑنے کی نوعیت۔ النِصَاب جمع نُصُب: اصل، مرجع، سورج ڈوبنے کی جگہ، ہر چیز کا اول، چھری کا دستہ۔ ــــ القانونی: کورم (ارکان کی وہ تعداد جو جلسہ کیلئے ضروری ہو۔) لازمی تعداد، (Quorum) لِنَصَّاب: ہر کام میں خود گھسنے والا۔ ــــ عند العامة: ٹھگ، دھوکے باز، فریبی، عیار۔ الأَنْصَب م نَصْبَاء جمع نُصْب: کھڑے سینگوں والا۔ ناقةٌ نَصْباء: ابھرے ہوئے سینے والی اونٹنی۔ النصیب جمع أَنْصِبَة و أَنْصِبَاء و نُصُب: حصہ۔ هذا نصیبی: یہ میرا حصہ ہے۔ ضرب فلانٌ بنصیب: فلاں نے حصہ جیت لیا، اس سے ہے ــــ "الیانصیب" عند المولدین: لاٹری (lottery) پھندا، حوض۔ النصیبة النصائب کا واحد ہے۔ النصائب: وہ پتھر جو حوض (تالاب) کے گرد لگائے جاتے ہیں۔ الأَناصیب و التناصیب: نشانات راہ۔ المَنْصِب جمع مَنَاصِب: اصل، مرجع، حسب و شرافت، مقام، درجہ، عہدہ، رتبہ، منصب۔ لفلان مَنْصِبٌ: فلاں شخص بلند رتبہ ہے۔ مناصِبُ البلاد عند اهل لبنان القدماء: حکام و سرکردہ شخصیات۔ المِنْصَب جمع مَنَاصِب: تین پایوں والا لوہے کا چولھا۔ المَنْصَبَة: جدوجہد، محنت۔ عیش ذو مَنْصَبَة: تھکا دینے والی زندگی۔ المَنْصَب مفع: اسنان مُنَصَّبَةٌ: خوبصورت ترتیب وار دانت۔ المَنْصُوب (مفع) زبر والا لفظ۔ المَنْصُوبة: منصوب کا مؤنث، حیلہ، کہا جاتا ہے: سَوّى لهُ مَنْصُوبَةً: اس نے اس کے لئے ایک حیلہ ترتیب دیا۔

ت نَصَبَ ـُ نَصْبًا ہ: کو تعمیر کرنا، نصب کرنا، رکھنا، اونچا کرنا، بلند کرنا، اٹھانا، تیار کرنا، تیار رکھنا، لیس کرنا، (خیمہ) لگانا، نصب کرنا، (جھنڈا) لگانا، اونچا کرنا، اٹھانا (درخت) لگانا، (توپ) نصب کرنا۔ ــــ کسی عہدہ یا منصب پر فائز کرنا، سرکاری حیثیت میں مسند نشیں کرنا۔ ــــ ل ہ کی جانب برائی یا دشمنی وغیرہ ظاہر کرنا۔ ــــ ہ علی کے خلاف تنقید وغیرہ کا رخ کرنا۔ ــــ علی: کو دھوکا دینا، سے بے ایمانی کرنا، دغابازی کرنا، کو ٹھگنا، سے دھوکے سے لے لینا، کو جل دینا، فریب دینا۔ ــــ لفظ کو منصوب پڑھنا، کو نصب دینا۔ نصب له الحرب: کے خلاف اعلان جنگ کرنا۔ نصب له شَرَكًا او نصب له فخًا: کے لئے جال بچھانا۔ نصب له كَمِينًا: کے لئے گھات لگانا، کی گھات میں بیٹھنا۔ نصب مَكِيدةً: سازش کرنا۔

نَصَبَ ـُ نَصَبًا ہ: (بیماری یا غم کا) کسی کو پریشان کرنا، تھکانا، تھکا دینا، تکلیف پہنچانا، مغموم کرنا۔ نصبوا انفسهم ل: انہوں نے کے لئے کوئی دقیقہ فرو گزاشت نہ کیا، انہوں نے کے لئے سخت جدوجہد کی ہے۔ نَصِبَ ـَ نَصَبًا: تھک جانا۔ ــــ فی: میں کوشش کرنا، زور لگانا، جدوجہد کرنا۔ نَصَّبَ ہ: کو نصب کرنا، سیدھا کرنا، اٹھانا، بلند کرنا، اونچا کرنا۔ ــــ ہ ہ: کا بطور ــــ تقرر کرنا، کو کسی عہدہ پر تعینات کرنا۔ نَصَّبَ اذنیه: کان کھڑے کرنا۔ نَاصَبَ ہُ: کا مخالف ہونا، دشمن ہونا، سے لڑنا، کی مخالفت کرنا، سے مقابلہ کرنا، سے دشمنی ظاہر کرنا۔ نَاصَبَهُ الحربَ: کے خلاف اعلان جنگ کرنا۔ نَاصَبَهُ الشرَّ: خود کو کھلم کھلا کسی کا مخالف ظاہر کرنا، کے خلاف جارحانہ اقدامات کرنا۔ نَاصَبَهُ العداء: اپنے آپ کو کسی کا دشمن بیان کرنا۔ أَنْصَبَ ہُ: کو تھکا دینا، کیلئے حصہ مقرر کرنا۔ إِنْتَصَبَ: اٹھنا، سیدھا ہونا، کھڑا ہونا، سینہ تاننا، جم جانا، سو کر اٹھنا، اپنے پاؤں پر کھڑا ہونا، سیدھا کھڑا ہونا، عمودی حالت میں ہونا، نصب ہونا۔ ــــ ل کے عہدہ پر فائز ہونا۔ ــــ: منصوب ہونا۔ انتصب للحکم: دوسروں پر نقطہ چینی کرنا، یا فتوی دینا۔ نَصْب: نصب کرنا، رکھنا، تعمیر، (جھنڈا) لگانا، بلند کرنا، تعیین، تعین، تعیناتی، تقرر، مسند نشینی، جانشینی، تخت نشینی۔ نصب (گرامر) بیماری، مرض، دھوکا، ٹھگی، خرد برد، چالبازی، دغابازی، فراڈ۔ نَصْب جمع أَنْصَاب: زمین میں لگائی ہوئی کوئی چیز، پودے۔ نُصْب و نُصُب جمع أَنْصَاب: بت، مجسمہ، صنم، تراشیدہ بت، یادگار۔ نُصْب تذکاری: یادگار، خالی قبر، یادگار مقبرہ۔ نُصْبَ: کے سامنے، کے بالمقابل، آمنے سامنے۔ نُصْبَ عَيْنَيَّ: میری آنکھوں کے سامنے۔ جَعَلَ (وَضَعَ) ہ نُصْبَ عَيْنَيْهِ: پر اپنی توجہ مرکوز کرنا، کو پیش نظر رکھنا۔ نَصَب: مشقت، سعی، جدوجہد، تندہی، تناؤ، زور، بے حد کوشش، دشواری، سختی، مصیبت، کلفت، اذیت، آزار تکلیف، تھکن، تھکان، محنت جمع أَنْصَاب: زمین میں گاڑا ہوا جھنڈا۔ نَصْبَة جمع نَصَبات: پودا، نُصْبَة: کھمبا، میخیں، جنگلا، کھونٹا، میخ، چوب، لکڑی، چھڑی، پستہ، پیل پایہ، ستون، لاٹ، رہنما کھمبا، رہنما ہتھا، نِصَاب: اصل، آغاز، کم از کم جائیداد کی رقم جس پر زکوۃ واجب ہو، کورم جمع نصابات و نُصُب: تلوار کا قبضہ، چاقو یا چھری کا دستہ۔ فی نِصَابه: اپنی مناسب جگہ میں، ترتیب میں ٹھیک ٹھاک، استقرت الامورُ فی نِصَابها: معاملات معمول پر آگئے، معاملات سدھر گئے۔ وضع الحق فی نصابه: انصاف بحال کرنا۔ وضع او ردّ (أعادَ) امراً إلی نصابه: معاملہ ٹھیک ٹھاک کر دینا۔ عاد الهدوء إلی نصابه: امن بحال ہو گیا۔ إتمامًا للنصاب: تعداد پوری کرنے کیلئے، مقدار پوری کرنے کے لئے۔ نَصَّاب: دغاباز، دھوکے باز، فریبی، عیار، پتے باز، نَصِیب جمع نُصُب و أَنْصِبَاء و أَنْصِبَة: حصہ۔ ــــ فی: میں شرکت، منافع میں حصہ، وقتاً فوقتاً ادا ہونے والا منافع، قسمت، خوش نصیبی، خوش قسمتی، اتفاق، امکان، احتمال، بہترین موقعہ، تقدیر، قرعہ، کان من نصیبه: کے حصہ میں آنا۔ کان من نصیبه أن: اتنا خوش نصیب ہونا کہ، کی خوش قسمتی ہونا کہ کان نصیبه من ذلك الاخفاق: میں بد قسمت ہونا۔ هو علی نصیبٍ وافرٍ من: میں کافی حصہ کا مالک ہونا۔ مَنْصِب جمع مَنَاصِب: جگہ جہاں کوئی چیز لگائی جائے یا نصب کی جائے یا تعمیر کی جائے۔ عہدہ، منصب، مرتبہ، قدر و منزلت، عظمت، حیثیت، مقام، نوکری۔ اصحابُ المناصِب یا ارباب المناصب: معزز عہدے داران، اعلیٰ افسران، عالی مرتبہ شخصیات۔ نَاصِب: تھکا دینے والا، اکتا دینے والا۔

نصت: نَصَتَ ـِ نَصْتًا و انْتَصَتَ لهُ: کی بات چپ رہ کر سننا۔ أَنْصَتَ لهُ: کی بات چپ چاپ سننا۔ ــــ ہُ: کو چپ کرانا، خاموش کرنا۔ تَنَصَّتَ: چپ اور خاموش ہو کر سننے کی کوشش کرنا۔ إِسْتَنْصَتَ: سننے کیلئے چپ چاپ کھڑا ہونا۔ ــــ ہُ: کو خاموش ہو کر بات سننے کے لئے کہنا۔ النُّصْتَة: خاموشی۔

ن نَصَتَ ـِ نَصْتًا و أَنْصَتَ ل/الی: کو بغور سننا، کو سننے کی کوشش کرنا، پر کان لگانا، پر کان دھرنا۔ تَنَصَّتَ: سننے کی کوشش کرنا، چھپ کر سن گن لینا، کن سوئیاں لینا، پوشیدہ ہو کر بغور سننا یا سننے کی کوشش کرنا، مُتَنَصِّت: چھپ کر سن گن لینے والا۔

نصح: نَصَحَ ـَ نُصْحًا و نُصُحًا و نَصَاحَةً و نِصَاحَةً و نَصَاحِيَةً فلانًا و لفلان: کو نصیحت کرنا، سے خالص اور سچی دوستی کرنا، صفت نَاصِحٌ جمع نُصَّاح و نُصَّح، کہا جاتا ہے: لا اوید منك نُصْحًا ولا انتصاحًا: میں نہیں چاہتا کہ تم مجھے نصیحت کرو اور نہ مجھے خیر خواہ بناؤ۔ ــــ نَصْحًا و نُصُوحًا الشیُّ: خالص ہونا، صاف ہونا۔ ــــ تُ توبتُهُ: سچی اور پختہ توبہ کرنا۔ ــــ العملَ: کو خالص طریقہ سے کرنا۔ ــــ العسلَ: شہد صاف کرنا ــــ الثوبَ: کپڑا سینا۔ ــــ الغیثُ البلدَ:

بارش کا زمین کو سیراب کر کے سبزہ سے ڈھک دینا۔ نَاصَحَ مُنَاصَحَةً نفسَهُ بالتوبة: خالص توبہ کرنا۔ ـــ ہٗ: ایک دوسرے کو نصیحت کرنا۔ اَنْصَحَ الراعی الابلَ: چرواہے کا اونٹوں کو سیراب کرنا۔ تَنَصَّحَ: بہت نصیحتیں کرنا، نصیحت کرنے والوں کے مشابہ بننا۔ ـ الثوبَ: کپڑا سینا۔ اِنْتَصَحَ: نصیحت قبول کرنا۔ ـ فلانًا: کو خیر خواہ جاننا۔ اِسْتَنْصَحَ ہٗ: کو خیر خواہ سمجھنا۔ الناصح: خالص شہد وغیرہ (رَجُلٌ ناصِحُ الجَیْبِ: پاک دل، مخلص، درزی۔ ـــ عند العامة موٹا، فربہ فعل "نَصِحَ" ہے اور اسم نَصَاحة۔ النِصَاح جمع نُصُح ونِصاحة: سینے کا دھاگا۔ تار، لڑی۔ النِصاحات: واحد نِصاحَة: چمڑے جو آپس میں سلے ہوئے ہوتے ہیں۔ پھندے۔ النَّصَاح و النَّاصِحیّ: درزی۔ غیوثٌ نواصح: پے در پے برسنے والی بارشیں۔ النَّصُوح: نصیحت کرنے والا مرد یا عورت۔ توبةٌ نَصُوحٌ: سچی توبہ۔ النَصِیح جمع نُصَحاء: مخلص، خیر خواہ۔ النَصِیحَة (اسم مصدر) ج نَصَائِح: اخلاص، خیر خواہی، اچھے کاموں کی طرف دعوت اور فساد والی باتوں سے رکنا۔ المِنْصَح و المِنْصَحَة: سوئی۔ المُتَنَصَّح مفع ثوبٌ مُتَنَصَّحٌ: پیوند لگا ہوا یا سلا ہوا کپڑا، کہا جاتا ہے: إن فی ثوبه مُتَنَصَّحًا: اس کے لباس میں درستی اور سلائی کی جگہ ہے۔

۲۔ نَصَحَ ـــ نَصْحًا و نُصْحًا و نَصَاحَةً و نَصِیحَةً ہٗ/ل: کو مخلصانہ مشورہ دینا ـ ل/ہٗ ب: کو کی نصیحت یا صلاح دینا، کو کی تلقین کرنا۔ ـــ کو سرزش کرنا، سمجھانا، نشیب و فراز دکھانا، تاکید کرنا۔ ـــ ـــ نَصْحًا و نُصُوحًا: مخلص ہونا۔ ـــ ل کی خیر خواہی کرنا، کا خیر خواہ ہونا، کے ساتھ پر خلوص ہونا۔ نَاصَحَ: کو مخلصانہ مشورہ دینا، سے مخلص ہونا۔ نُصْح: اچھا مشورہ، صلاح، مشورہ، تلقین، مشاورت، رہنمائی۔ نَصِیح: مخلص، مخلص اور ایماندار اصلاح کار۔ استصاح: صلاح مشورہ۔

نصر ۱۔ نَصَرَ ـ نَصْرًا ہٗ: کی مدد کرنا۔ ـــ ہٗ من و علی عدوّہ: کو دشمن سے خلاصی دلانا، کے خلاف مدد دینا۔ ـــ الغیثُ الارضَ: بارش کا زمین کو بہت سیراب کرنا۔ عالمگیر طریقہ سے برسنا۔ فلانًا: کو دینا، عطا کرنا۔ نُصِرَتِ الارضُ: زمین پر بارش برسنا۔ نَاصَرَ مُنَاصَرَةً ہٗ: ایک دوسرے کی مدد کرنا۔ تَنَصَّرَ لہٗ: کی مدد میں دوڑ دھوپ کرنا۔ تَنَاصَرَ القومُ: مدد دینے میں ایک دوسرے سے تعاون کرنا، ایک دوسرے کی مدد کرنا، کہا جاتا ہے: تَنَاصَرَتِ الاخبارُ: خبروں کا ایک دوسرے کی تصدیق کرنا۔ اِنْتَصَرَ: غالب آنا، کامیاب ہونا، ظالم سے بچنا۔ ـ من عدوّہ: دشمن سے انتقام لینا۔ ـــ علی خصمه: دشمن پر غالب ہونا۔ اِسْتَنْصَرَہٗ: سے مدد چاہنا۔ ـ به: سے فریاد کرنا۔ ـ فلانًا علی فلان: کے خلاف کسی سے مدد کرنے کی درخواست کرنا۔ النَّاصِر جمع نَاصِرُون و نُصَّار و نَصْر و اَنْصَار فا: الانصار: نبی کریمؐ کے مدینہ کے باشندوں میں سے مددگار۔ نسبت کیلئے انصاری۔ ـ جمع نواصِر: وادی کی طرف پانی بہنے کی نالی۔ مَدَّتِ الوادیَ النواصرُ: وادی کو نالیوں نے بڑھا دیا۔ النَّاصِرَة: الناصر کا مونث۔ النَّصْر (مص): مددگار (رَجُلٌ نَصْرٌ و قومٌ نَصْرٌ: مددگار مرد اور مددگار لوگ) ناصر کی جمع جیسے رکب و راکب، بارش۔ النُّصَر: مددگار۔ النَّصْرَة: نَصَر کا اسم مرة، پوری بارش۔ النُّصْرَة: مدد، بہترین مدد، کامل بارش۔ النَّصَّار: بہت مدد کرنے والا۔ النَّصُوْر: مددگار۔ النَّصِیر جمع نُصَرَاء و اَنْصَار: مددگار۔ النَّصِیرَة جمع نَصَائِر: النصیر کا مونث، عطیہ۔ المَنْصُور مفع (ارض مَنْصُورَة: بارش سے سیراب زمین۔

۲۔ نَصَّرَ ہٗ: کو نصرانی بنانا (بپتسمہ دینے کے معنی میں) تَنَصَّرَ: نصرانی ہونا۔ النَّاصِرة: وہ شہر جہاں حضرت عیسیٰ کی پیدائش ہوئی تھی۔ نسبت کیلئے: نَاصِری۔ النَّصْران م نَصْرَانَة: نصرانی۔ النَّصْرَانی جمع نَصَارَی م نَصْرَانِیَّة: شہر ناصرۃ کی طرف منسوب حضرت عیسیٰ کے دین پر چلنے والے لوگ۔ النَّصْرَانِیَّة: نصرانیوں کا مذہب۔

۳۔ النَّاصُور جمع نَوَاصِیر: ناسور۔ النُّصَیرِیَّة واحد نُصَیرِیّ: غالی شیعوں کا ایک فرقہ جو شام کے شمال میں سکونت پذیر ہیں اور اپنے عقیدہ کو چھپاتے ہیں۔

نَصِیر جمع نُصَرَاء: مددگار، حامی، حمایتی، موید، طرفدار، محافظ، نگہبان، والی، سرپرست۔ مربیّ، حلیف، شریک کار، پیرو، بہی خواہ، آگے بڑھانے والا۔ اخذ بناصِرِہ: کی مدد کرنا۔ منصور: تائید کیا ہوا، حمایت کیا ہوا، اللہ تعالیٰ کی طرف سے مدد کیا ہوا، فاتح، فتحمند، کامیاب، بامراد، مُنْتَصِر: فاتح، جیتنے والا، فتحمند، کامیاب، بامراد، مُنَاصِر: مددگار، تائید کنندہ، حامی، حمایتی، طرفدار، محافظ۔

نصع ۱۔ نَصَعَ ـ نُصُوعًا و نَصَاعَةً الشیُٔ: خالص ہونا۔ ـــ نُصُوعًا الامرُ: معاملہ کا واضح ہونا، ظاہر ہونا، کہا جاتا ہے: نَصَعَ الحقُّ: حق واضح ہو گیا۔ ـــ اللونُ: رنگ کا بہت سفید ہونا۔ الشارِبُ: پیاسے کا پیاس بجھانا۔ ـــ بالحق: حق کا اقرار کر کے اسے ادا کرنا۔ ـــ ت الامُ به: ماں کا بچہ جننا، کہا جاتا ہے۔ قَبَّحَ اللّٰهُ اُمًّا نَصَعَتْ به: اللہ ایسی ماں کو بدشکل بنائے جس نے اسے جنا۔ اَنْصَعَ بالحق: حق کا اقرار کر کے اس کو ادا کرنا۔ ـ للشر: برائی کے درپے ہونا۔ النَّاصِع: خالص، صاف۔ اصفرُ ناصِعٌ و ابیض ناصع: خالص اور صاف زرد و سفید۔ حقٌّ ناصِعٌ: ظاہر حق، حسبٌ ناصِعٌ: خالص حسب۔ النَّصْع و النِّصْع و النُّصُع: بہت سفید چمڑا یا کپڑا۔ النِّصَع: چمڑے کا فرش جس پر مجرم قتل کیا جاتا ہے یا ایذاء دیا جاتا ہے۔ النَّصِیع: خالص۔ صاف۔ احمرُ نَصَّاع: خالص سرخ۔ حمرةٌ نَصَّاعَة: خالص سرخی۔ المَنَاصِع واحد مَنْصَع: قضائے حاجت کی جگہیں۔

نَصَعَ ـ نُصُوعًا: خالص، صاف، ستھرا، پاک ہونا، ظاہر ہونا، واضح ہونا، آشکار ہونا، ـــ ب: کو تسلیم کرنا، اَنْصَعَ ب: کو تسلیم کرنا، ماننا، قبول کرنا، بجا سمجھنا۔ نُصُوع: سفیدی، (رنگ کی) چمک دمک، آب و تاب۔ نَصِیع: خالص، صاف، واضح۔ نَصَاعَة: صفائی، پاکیزگی، وضاحت، صراحت، (نیز اظہار، بحث مباحثہ کی وضاحت و صراحت) نَاصِع: خالص، صاف، واضح، سفید، ناصع البیاض: برف جیسا سفید۔ حق ناصع: ظاہر حق، لهم جباه ناصعة: ان کا ماضی اچھا ہے بے داغ ہے۔

نصف ۱۔ نَصَفَ ـِ نُصُفًا ہٗ: کے آدھے تک پہنچنا۔ کہا جاتا ہے: نَصَفْتُ عمری: میں اپنی آدھی عمر تک پہنچ گیا۔ نَصَفْتُ الکتابَ: میں کتاب کے نصف تک جا پہنچا۔ نَصَفَ النهارُ و غیرہٗ: دن وغیرہ کا نصف تک پہنچنا۔ ـــ نُصْفًا و نَصَافَةً و نِصافةً الشیَٔ: آدھی چیز لے لینا۔ القومَ: لوگوں سے نصف لے لینا۔ ـــ الشیَٔ بین الرجلین: ایک چیز کو دو مردوں میں آدھا، آدھا بانٹ دینا۔ ـــ القدحَ: پیالہ آدھا پی جانا۔ ـــ نُصُوفًا النخلُ: کھجور کے درخت کی بعض کھجوروں کا سرخ ہونا اور بعض کا سبز رہنا۔ نَصَّفَ الشیَٔ: چیز کے دو حصے کرنا، کو آدھا آدھا کرنا، چیز کا آدھا حصہ لے لینا۔ ـ النهارُ: دن کا آدھا ہونا۔ ـ رأسُ فلان: کے سر کا آدھا حصہ سفید ہونا اور آدھا سیاہ رہنا۔ ـــ الرجُلُ: مرد کا ادھیڑ عمر تک پہنچنا۔ ـــ النخل: کھجور کے درخت کی کچھ کھجوریں سرخ ہونا اور کچھ سبز رہنا۔ اَنْصَفَ الشیُٔ: نصف تک پہنچنا۔ ـــ الشیءَ: کا آدھا حصہ لینا۔ ـــ المسافرُ: مسافر کا نصف النہار

کے وقت چلنا۔ یانصف النہار میں چلنا۔ ـــ الماءُ الاناءَ: پانی کا برتن کے آدھے حصہ تک پہنچنا۔ کہا جاتا ہے: انْصَفتُ الماءَ الاناءَ: میں نے پانی کو برتن کے آدھے حصہ تک پہنچا دیا۔ ـــ الرجُلُ: منصف ہونا۔ الخصمَیْن: دو خصموں (مخالف فریقوں) کے درمیان انصاف سے فیصلہ کرنا۔ ـــ من فلان: سے اپنا حق پورا لے لینا۔ نَاصَفَ مُنَاصَفَةً ہُ: کو آدھا آدھا بانٹ لینا۔ ـــ ہُ المالَ: کو آدھا مال دے دینا۔ تَنَصَّفَ الشیَٔ: آدھی چیز لے لینا۔ کہا جاتا ہے: تَنَصَّفْنَاکَ بیننا: ہم نے تمہیں اپنے درمیان رکھا۔ ـــ الامیرَ: امیر سے انصاف کی درخواست کرنا۔ ـــ من فلان: سے انصاف طلب کرنا، سے اپنا حصہ آدھا لے لینا، انتقام لینا۔ تناصف القومُ: ایک دوسرے سے انصاف کرنا۔ إنتصف النہارُ وغیرہ: دن وغیرہ کا نصف تک پہنچنا۔ ـــ سہمُہُ فی الصید: تیر کا شکار کے بدن میں آدھے تک گھس جانا۔ ـــ الشیَٔ: آدھی چیز لے لینا۔ ـــ من فلان: سے انصاف طلب کرنا، حق لینا، انتقام لینا۔ إسْتَنصَفَ: انصاف چاہنا۔ ـــ من فلان: سے اپنا پورا حق لینا۔ النصف (بتثلیث النون) جمع أنْصاف: آدھا۔ النِصْف والنَصَف والنُصُف: انصاف، عدل۔ رجُلٌ نِصفٌ: عمر اور قامت میں اوسط درجے کا مرد نہ چھوٹا نہ بڑا۔ امرأة نِصفٌ ورجال نِصفٌ ونساءٌ نصف: بھی اس طرح اوسط قد اور عمر کی عورت، مرد یا عورتیں (واحد کے لفظ کے ساتھ سب کے متعلق) النَصَف جمع نَصَفُون وأنْصاف: متوسط عمر کا درمیانی عمر کا رجُلٌ نَصَف: اوسط عمر کا مرد۔ امرأة نَصَف: متوسط عمر کی عورت جمع نُصُف و نُصُف وانصاف، انّ فلانة لعلی نَصَفِها: فلاں عورت جوانی کے درمیان میں ہے۔ والنَصَفة: انصاف، عدل۔ النَصِیف: چیز کا آدھا حصہ، آدھی چیز۔ ـــ من البُرْد: دورنگی چادر۔ الأنْصَف: بہت انصاف کرنے والا، زیادہ نصف کرنے والا (خلاف قیاس أنْصَفَ کا اسم تفضیل ہے) النَصْفَان م نَصْفَی من الآنیة ونحوھا: برتن وغیرہ جو آدھے حصہ تک پانی سے بھرا ہوا ہے۔ العمودُ المُنصِف لقطعة مستقیم (ہ): قطعہ کے نصف پر عمود۔ مُنصِفِ الزاویة (ھ): نصف مستقیم زاویہ جو دو زاویوں کو برابر تقسیم کرے۔ المَنْصَف والمَنْصِف من الطریق: سڑک کا درمیان مَنْصَفُ الشیٔ: چیز کا درمیان المُنَصَّف مفع: وہ رس وغیرہ جو پک کر آدھا رہ گیا ہو مُنْتَصَفُ الشیٔ: چیز کا درمیان۔ المتناصف من الرجال: سڈول بدن والا، مکانٌ متناصفٌ: برابر برابر اجزاء والی جگہ۔

۲۔ نَصَفَ ـِ نَصْفًا ونَصَافًا و نِصافًا و نَصَافَةً و نِصَافَةً الرجُلَ: کی خدمت کرنا۔ أنْصَفَ فلانًا: کی خدمت کرنا۔ تَنَصَّفَ الرجُلَ: کی خدمت کرنا۔ ـــ فلانٌ فلانًا: کا مطیع ہونا، سے خدمت لینا، سے بھلائی چاہنا۔ النَاصِف (فا) جمع نَصَف و نَصَفَة ونُصَّاف: خادم۔ النَاصِفة جمع نوَاصِف: ناصف کا مونث۔ المِنْصَف والمَنْصَف م مَنْصَفَة جمع مَنَاصِف: خادم۔

۳۔ نَصَّفَ الجاریةَ: لڑکی کو اوڑھنی اوڑھانا۔ تَنَصَّفَ الشیبُ فلانًا: کے تمام بال سفید ہونا۔ ـــ ت الجاریةُ: لڑکی کا اوڑھنی اوڑھنا۔ إنْتَصَفَت الجاریةُ: لڑکی کا اوڑھنی اوڑھنا۔ النَصِیف: سر کو چھپانے والی ہر چیز جیسے اوڑھنی، عمامہ وغیرہ۔

۴۔ نَاصِفَةُ الماءِ جمع نوَاصِف: پانی کی نالی۔

○ نِصف و نُصف جمع انصاف: آدھا۔ نِصف، درمیان، نصف الدائرہ: نصف دائرہ (Semi-Circle) نصف شہری: پندرہ روزہ، نصف القرد: لیمر Lemar (بندر کی قسم کا ایک دودھ پلانے والا جانور جو رات کو نکلتا ہے)۔ نِصفُ القطر: نصف قطر (Radius) نصف اللیل: آدھی رات، نصف النہار: دوپہر، نیم روز۔ القسط نصف السنوی: ششماہی قسط۔ نِصف: درمیانی چیز، درمیان عمر کا، درمیانی حجم یا خاصیت کا۔ نِصفی: آدھا، نیم، نصف۔ تمثال نِصفی: اوپر کا دھڑ۔ نیم مجسمہ، شلل نصفی: آدھے دھڑ کا فالج، لقوہ۔ نَصَف ونَصَفَة: انصاف۔ نصیف: نقاب، برقعہ، پردہ۔ تنصیف: دو حصوں میں تقسیم کرنا۔ مُناصَفَةً: کا نصف، آدھوں آدھ، آدھا آدھا، برابر حصوں میں۔ إنصاف: انصاف، عدل، معدلت، منصفانہ برتاؤ، ناصِف جمع نُصَّاف و نَصَف و نَصَفَة: خادم، نوکر۔ مُنَصِّف: دو برابر حصوں میں تقسیم کرنے والا۔ مُنْصِف: منصف، عادل، منصفانہ، معقول۔ مُنْتَصَف: درمیان فی مُنْتَصَفِ الطریق: راستہ کے درمیان میں۔ مُنْتَصَف الساعة العاشرہ: ساڑھے نو (9:30)

نصل: نَصَلَ ـُ نَصْلاً السہمَ: تیر میں پیکان لگانا۔ ـــ السہمُ: تیر میں پیکان لگنا۔ ـــُ نَصْلاً و نُصُولاً من کذا: سے نکلنا، کہا جاتا ہے نَصَلَ السہمُ من نصلہ و نصلت الخیلُ من الغبار ونَصَلَ الطریقُ من موضع کذا: تیر پیکار سے، گھوڑے گرد و غبار سے اور راستہ کسی جگہ سے نکلا۔ ـــ ت اللحیةُ: داڑھی پر خضاب کا رنگ اتر جانا۔ نَصَل لونُ الثوب و نحوہ: کپڑے وغیرہ کا رنگ بدل گیا، اڑ گیا۔ ـــ ت اللسعة اولحُمَةُ: ڈنک کا اثر جاتا رہنا۔ ـــ بحقی صاغرًا: کو نکالنا۔ ـــ من بین الجبال: پہاڑوں کے درمیان سے ظاہر ہونا۔ ـــ ت الناقةُ: اونٹنی کا اونٹوں سے آگے نکل جانا۔ نَصَّلَ السہمَ: تیر میں پیکان لگانا۔ أنْصَلَ السہمَ: تیر میں پیکان لگانا۔ تیر سے پیکان نکالنا۔ ـــ الشیَٔ من الشیٔ: چینی کو چیز سے نکالنا۔ تَنَصَّلَ الشیَٔ: کو نکالنا، کو پسند کرنا۔ ـــ الرجلَ: کے پاس سے سب کچھ لے لینا۔ ـــ إلی فلان من الجنایة: کے نزدیک سنگین جرم سے بری الذمہ ہونا، کا جواز پیش کرنا۔ ـــ من کذا: سے نکلنا۔ ـــ کَمَدُ فلان: کا رنج و غم دور ہونا۔ ـــ ت اللِحْیَةُ: داڑھی سے خضاب کا رنگ اترنا۔ تَنَاصَلَ: نکلنا، ظاہر ہونا۔ إنْتَصَلَ السہمُ: کا پیکان نکلنا۔ اِسْتَنْصَلَ ہُ: کو نکالنا۔ ـــ ت الریحُ الیبسَ: ہوا کا خشک پودے اکھیڑنا۔ النَصْل (مص): جمع نِصَال و أنْصُل و نُصُول: تیر کا پیکان، نیزہ، تلوار یا چھری کا پھل، تلوار کو بھی نصل کہا جاتا ہے۔ ـــ او الصفیحة (ن): پتہ کا پھیلاؤ۔ نَصلُ الرأس: سر کی چوٹی۔ النَصْلان: پیکان اور بھالا۔ النَصْلَة: ایک پیکان۔ النَصِیل جمع نُصُل: کلہاڑا۔ سر کا بالائی حصہ۔ تالو، سر اور گردن کا جوڑ، وادی کی شاخ، صاف کیا ہوا گیہوں، لمبا پتھر جس سے کوٹا جاتا ہے۔ نَصِیل الحجر: پتھر کی سطح۔ المِنْصَل والمِنصال: لمبا کوٹنے کا پتھر۔ المُنْصُل والمُنْصَل جمع مَنَاصِل: تلوار۔

○ نَصَلَ ـُ نُصُولاً: گرنا، زمین پر گرنا (رنگ کا) ماند پڑنا، اڑ جانا، پھیکا پڑنا۔ ـــ من: سے چھٹکارا حاصل کرنا، آزاد ہونا۔ تَنَصَّلَ من: سے آزاد ہونا، چھٹکارا پانا، کو چھوڑنا، سے دست بردار ہونا، سے انکار کرنا، پہلو تہی کرنا، بچنا، سے ہٹ جانا، سے ہاتھ دھو لینا، اپنے آپ کو جرم سے بری ثابت کرنا، اپنے بارے میں تائیدی دلائل پیش کرنا۔ تَنَصَّلَ من التبعة او المسؤولیة: ذمہ داری قبول کرنے سے انکار کرنا، ذمہ داری سے پہلو تہی کرنا۔ نَاصِل: گرنے والا، مرجھایا ہوا، پژمردہ، ماند، پھیکا، اڑا ہوا (رنگ)

نصم: النَصَمَة: وہ تصویر جس کی تعظیم کی جاتی ہے بزرگوں کی تصویر جو دیواروں پر بنائی جاتی ہے۔ بت،

صنم۔

نصو : ا۔ نَصَا ینصوُ نَصْوًا و الرجلَ: کو پیشانی سے پکڑنا۔ ـــ ت الماشطةُ المراۃَ: مشاطہ کا عورت کی پیشانی کے بالوں میں کنگھی کرنا۔ نَاصَی نِصَاءً وَمُنَاصَاةً الرجلَ: ایک دوسرے کو پیشانی سے پکڑنا۔ ـــ الشیءُ الشیءَ: ایک چیز کا دوسری چیز سے متصل ہونا۔ اِنْتَصَی الرجلَ: کو پیشانی سے پکڑنا۔ تَنَصَّتِ المراۃُ: عورت کا اپنے پیشانی کے بالوں میں کنگھی کرنا۔ ـــ الشیءُ بالشیءِ: چیز کا چیز سے متصل ہونا۔ ـــ الرجلُ القومَ: قوم کی بہترین عورت سے شادی کرنا۔ تَنَاصَی القومُ: جھگڑے میں ایک دوسرے کے پیشانی کے بالوں کو پکڑنا۔ ـــ ت الاغصانُ وسحوُها: ہوا سے ٹہنیوں کا ایک دوسرے میں گھسنا۔ النَاصِیَةُ جمع نَوَاصٍ وناصیات: پیشانی یا پیشانی کے بال جب دراز ہوں۔ کہا جاتا ہے: اَذَلَّ فلانٌ ناصیةَ فلانٍ: فلاں شخص نے فلاں کی توہین کی اور اسے بے وقعت کیا۔ نواصی الناس: قوم کے بڑے لوگ۔ المُنْتَصَی: دو وادیوں کے اتصال کی جگہ۔ دو وادیوں کے اوپر کے حصہ کے ملاپ کی جگہ۔

۲۔ نَصَا یَنْصُو نَصْوًا فلانٌ الثوبَ: کپڑا اور کرتا اتارنا۔

۳۔ النَصْوُ (طب): پیٹ درد۔

○ ناصیة جمع نواصٍ: (سڑک یا گلی کا) کونا۔ اخذ بناصیته: کو پیشانی کے بالوں سے پکڑنا۔ ـــ ہ: کو مناسب طور پر سلجھانا۔ ملك ناصیته: کا مالک یا کاریگر ہونا، یا ہو جانا، کو قابو میں رکھنا یا کرنا، پر کنٹرول کرنا، پر کمال حاصل کرنا، کا استاد ہو جانا۔ امتلك نواصیه: کا مالک یا کاریگر ہونا یا ہو جانا۔ کو قابو میں رکھنا یا کرنا، پر کنٹرول کرنا، پر کمال حاصل کرنا، کا استاد ہو جانا۔ کل الآمال معقودة بناصیته: سب امیدیں یا توقعات اس سے وابستہ ہیں۔ حجر الناصیة: کونے کا پتھر۔

نصی : ا۔ اَنْصَی اِنْصَاءً المکانُ: جگہ کا بہت جھاڑی (چارہ) والا ہونا۔ اِنْتَصَی اِنْتِصَاءً الشعرُ: بالوں کا لمبا ہونا۔ ـــ الجبلُ او الارضُ: پہاڑ یا زمین کا بلند و لمبا ہونا۔ ـــ الشیءَ: کو پسند کرنا۔ النَصِیُّ واحد نَصِیَّة جمع اَنْصَاء جمع اَنَاصٍ (ن): ایک قسم کا عمدہ چارہ۔ ـــ جمع اَنْصِیَة (ع ا): گردن کی ہڈی۔ النَصِیَّةُ جمع نَصِیّ وجمع اَنْصَاء واَنَاصٍ: بمعنی نَصِیّ ـــ من القوم او الابل وغیرها: چیدہ و برگزیدہ۔ (لوگ، اونٹ وغیرہ) کہا جاتا ہے۔ هذه نَصِیَّتِی: یہ میری بہترین اور چیدہ چیز ہے۔

۲۔ النَصِیَّةُ جمع نَصِیّ و جمع اَنْصَاء و اَنَاصٍ: بقیہ۔

نض : ا۔ نَضَّ ـِـ نَضًّا و نَضِیضًا الماءُ: پانی کا تھوڑا تھوڑا بہنا، رسنا۔ ـــ ت القربةُ من شدة الملء: مشک کا زیادہ بھرنے سے پھٹ جانا۔ ـــ مالُهُ: سامان کا نقدی میں تبدیل ہونا۔ ـــ الشیءَ: کو ظاہر کرنا۔ ـــ نضیضَ الامرُ: ممکن ہونا۔ ما نَضَّ بیدی منه شیٔ: میرے ہاتھ سے کچھ جدا نہیں ہوا۔ خذ ما نَضَّ لك من دین او ثمن: جو قرض یا قیمت ہو سکے لے لو۔ نَضْنَضَ الرجلُ: بہت درہموں اور دیناروں والا ہونا۔ اَنَضَّ الحاجةَ: حاجت (ضرورت) پوری کرنا۔ تَنَضَّضَ حقَّهُ من فلان: سے اپنا حق تھوڑا تھوڑا کر کے وصول کرنا۔ ـــ الحاجة: حاجت پوری کرنا۔ ـــ فلانًا: کو برانگیختہ کرنا۔ اِسْتَنَضَّ حقَّهُ من فلان: سے اپنا حق تھوڑا تھوڑا کر کے لینا۔ ـــ المعروف او الخیرَ: بھلائی یا خیر تھوڑا تھوڑا کر کے حاصل کرنا۔ النَاضُّ (فا): درہم و دینار۔ امرٌ ناضٌّ: ممکن کام۔ ماءٌ ناضٌّ: دیر تک ٹھہرنے والا پانی۔ النَضُّ (مص): درہم و دینار۔ (استخلصه منه نَضًّا: سے نقد لینا) مکروہ بات، معاملہ وغیرہ۔ رجلٌ نَضُّ اللحم: کم گوشت مرد۔ النِضَاضُ: تھوڑا تھوڑا فائدہ حاصل کرنا۔ النُضَاضَةُ من الماء وغیرہ: بچا ہوا پانی وغیرہ، تھوڑا پانی۔ نُضَاضَةُ الرجل: کا آخری بچہ۔ النَضَّاضُ م نَضَّاضَة: فعال مبالغہ کا۔ بئرٌ نَضُوضٌ: وہ کنواں جس سے پانی رسے۔ النضیض (مص) جمع نِضَاض: تھوڑا پانی وغیرہ۔ رجلٌ نضیض اللحم: تھوڑے یا کم گوشت والا مرد۔ جاء القوم باقصی نضیضهم: لوگ اپنی جماعت کے ساتھ آئے۔ النضیضة جمع اَنِضَّه ونَضَائِض: تھوڑی سی بارشیں، کہا جاتا ہے: جاؤوا باقصی نضیضتهم: وہ اپنی آخری جماعت کے ساتھ آئے۔ اِبلٌ نَضِیضَةٌ و نَضَائِض: پیاسے اونٹ جن کی پیاس نہیں بجھتی۔

۲۔ نَضَّ ـِـ نَضًّا ونضیضًا العودُ: جلتے میں لکڑی کے دوسرے سرے سے پانی نکلنا۔ النَضَائِض: واحد نضیضة: گرم پتھر پر گوشت بھننے کی آواز۔

۳۔ نَضَّ ـِـ نَضًّا و نضیضًا الطائرُ جناحیه: پرندہ کا اپنے بازوؤں کو ہلانا۔ نَضْنَضَ الشیءَ: کو حرکت دینا، ہلانا۔

۴۔ نَضْنَضَ الرجلُ: بہت درہموں اور دیناروں والا ہونا۔

۵۔ نَضْنَضَ لسانَهُ: زبان کو ہلانا۔ ـــ ہ: کو پریشان کرنا۔ النَضْنَاض و النَضْنَاضَة من الحیّات: اپنی زبان نکال کر اسے ہلانے والا سانپ یا وہ سانپ جو کسی جگہ نہ رہے یا جو اس شخص کو فورا مار ڈالے جسے کاٹے۔

○ نَضَّ ـِـ نَضًّا و نَضِیضًا: اتار چڑھاؤ کی آواز پیدا کرنا، رسنا، چونا، ٹپکنا، بہنا، پھوٹ نکلنا، رطوبت خارج ہونا، قطرہ قطرہ ٹپکنا، بہنا، قطرہ قطرہ ہو کر گرنا۔ نَضّ: نقد، نقدی، سکہ، سکے۔ نَضّ: نقد، نقدی۔ مالٌ ناضٌّ: نقد، سکے، سکہ۔

نضب : ا۔ نَضَبَ ـُـ نُضُوبًا الماءُ: پانی کا بہنا۔ ـــ عمرُهُ: کی عمر ختم ہونا۔ ـــ ـِـ نُضُوبًا الماءُ: پانی کا زمین میں جذب ہونا۔ ـــ فلانٌ الثوبَ: کپڑے اتار دینا۔ ـــ عن الشیءِ: کشادہ ہونا، کہا جاتا ہے: نَضَبَ عنه البحرُ: دریا کے پانی کا خشک ہونا۔ ـــ الخیرُ: بھلائی کا کم ہونا۔ ـــ ت عینه: آنکھ دھنس جانا۔ ـــ ت المفازةُ: ریگستان کا دور تک پھیلا ہوا ہونا۔ ـــ القومُ: لوگوں کا دور ہونا۔ ـــ فلانٌ: مرنا، کہا جاتا ہے: نَضَبَ ماءُ وجهه: بے حیا ہو جانا۔ نَضَّبَ الماءُ: پانی کا زمین میں بیٹھ جانا۔ ـــ ت الناقةُ: اونٹنی کا دودھ کم ہو جانا۔ الناضِب جمع نُضَّب: فا غدیرٌ ناضِبٌ: خشک تالاب، مکانٌ ناضِب: دور کی جگہ۔ دور افتادہ جگہ۔

۲۔ اَنْضَبَ القوسَ: کمان کی تانت کو کھینچنا تاکہ وہ آواز دے۔

۳۔ التَنْضُب جمع تَنَاضِب (ن): ایک خاردار درخت۔

○ نَضَبَ ـُـ نُضُوبًا: زمین میں رسنا، جذب ہو جانا، خشک ہو جانا، ختم ہو جانا، مرجانا، کم ہو جانا، خالی ہو جانا، خرچ ہو جانا، گھٹنا، سکڑنا، سمٹنا، جھکنا، ڈھلنا، زوال پذیر ہونا۔ لا یَنْضَب: لا متناہی، لازوال، بے انتہاء، جو کبھی ختم نہ ہو، مسلسل، پیہم، پے در پے، بلاناغہ۔ اَنْضَبَ ہ: کو کھینچ لینا، خالی کر ڈالنا، صرف کرنا، کمزور کر دینا، خشک کرنا، زائل کرنا، کھوکھلا کرنا، ختم کرنا، ناضب جمع نُضَّب: خشک، بے برگ و گیاہ، بنجر، کلر، شور، بانجھ

نضج : نَضِجَ ـــ نَضْجًا الثمرُ او اللحمُ: پھل یا گوشت کا پکنا۔ صفت ناضِج و نضیج۔ ـــ نَضْجًا ونَضَّجَ ت الناقةُ بولدها: اونٹنی کے بچے دینے کی مدت گزر جانا اور بچہ نہ ہونا۔ اَنْضَجَ الثمرَ او اللحمَ: پھل یا گوشت کو پکانا۔ اِسْتَنْضَجَ الکراعَ ای یدَ الشاة: بکری کے پائے پکانا۔ النُضْج والنَضْج: پھل یا گوشت کا پختہ ہونا، پکا ہونا، کہا جاتا ہے: هو نَضِیجُ الرأی: وہ پختہ رائے والا ہے۔ امرٌ مُنْضَج: پختہ بات۔ المِنْضَاج: گوشت بھوننے

کی تیغ۔

نَضِجَ ۔ نَضْجًا: معاملہ، شخصیت وغیرہ کا (پختہ یا پختہ کار ہونا، (گوشت کا) خوب پکا ہوا ہونا، (پھوڑے وغیرہ کا) پکنا، سے مواد آنا۔ اَنْضَجَ ہ: کو پکنے دینا، کو اچھی طرح پکانا۔ نَضْج و نُضْج: پختگی، پختہ کاری، بلوغ، انقضاء معیاد۔ نُضُوج: پختگی، پختہ کاری، بلوغ، انقضاء میعاد۔ نَضِیج: پکا ہوا، پختہ، پختہ کار، اچھی طرح پکایا ہوا، (کھانا)۔ نَاضِج: پختہ کار، اچھی طرح پکایا ہوا، (کھانا) بالغ۔

نضح: نَضَحَ ۔ نَضْحًا البیتَ بالماءِ: گھر میں پانی چھڑکنا۔ ۔ علیه الماءَ: پر پانی چھڑکنا۔ ۔ الجلدَ: کھال کو تر کرنا۔ ۔ عطشَهُ: پیاس بجھانا، سیر ہو کر نہ پینا۔ ۔ النخلَ: کھجور کے درخت کو اونٹنی کے ذریعے پانی لا کر سیراب کرنا۔ ۔ الشجرُ: درخت کا کلی دار ہونا۔ ۔ الزرعُ: فصل میں دانیں پڑنے لگنا، دانے دار ہونے لگنا۔ ۔ فلانًا بالنبل: پر تیر اندازی کرنا۔ ۔ البعیرُ الماءَ: اونٹ کا کھیت میں ڈالنے کے لئے نہر یا کنویں سے پانی لانا۔ ۔ عن نفسه: اپنی مدافعت کرنا۔ ۔ ۔ نَضْحًا و تنضاحًا الإناءُ: برتن کا رسنا۔ ۔ الفرسُ: گھوڑے کا پسینہ بہانا۔ ۔ تِ العینُ: آنکھ کا آنسو بہنا۔ ۔ ت السماءُ القومَ: آسمان کا لوگوں پر بارش برسانا۔ نَاضَحَ مُنَاضَحَةً عن کذا: کی مدافعت کرنا۔ اَنْضَحَ الزرعُ او الشجرُ: فصل کا یا درخت کا کلی دار ہونا۔ ۔ ۔ عِرضَ فلانٍ: کی آبرو خراب کرنا۔ تَنَضَّحَ من فلان: سے بری ہونا۔ ۔ ت العینُ: آنکھ کا آنسو بہانا۔ اِنْتَضَحَ الماءُ علیه: پر پانی کا چھڑکاؤ ہونا۔ اِسْتَنْضَحَ المُتَوَضِّئُ: وضو کرنے والے کا وضو کے بعد شرمگاہ پر پانی چھڑکنا۔ الناضِح (فا): بارش، پانی چھڑک کر سیراب کی ہوئی جگہ۔ ۔ م ناضِحَة جمع نَوَاضِح: پانی لادنے کا اونٹ۔ النَضْح (مص) جمع نُضُوح و انْضِحَه: پانی کا چھڑکاؤ، کھیت سیراب کرنے والا پانی۔ پانی کی طرح پتلی چیز۔ النَضَح جمع نُضُوح و انضاح: حوض، تالاب۔ النَضَّاح م نَضَّاحَة: مبالغہ کا صیغہ۔ کھجور کے درختوں کو سیراب کرنے والا۔ پانی لادنے کے اونٹ کو ہانکنے والا۔ قوسٌ نَضَّاحة بالنبل: تیر عمدہ پھینکنے والی کمان۔ النَضُوح: ایک قسم کی خوشبو۔ قربةٌ نَضُوحٌ: پانی چھڑکنے کی مشک۔ قوسٌ نَضُوح و نَضَحِیَّةٌ بالنبل: تیر عمدہ پھینکنے والی کمان۔ النَضِیح جمع نُضُح: حوض، تالاب، پسینہ۔ التَنْضَاح: پسینہ

المِنْضَحة و المَنْضَحَة: پانی چھڑکنے کا آلہ۔ جھارہ۔

نَضَحَ ۔ نَضْحًا ہ ب: کو سے تر کرنا، گیلا کرنا، نم کرنا، مربوط کرنا، پر کچھ چھڑکنا، پر (پانی) چھڑکنا، سے پر چھڑکاؤ کرنا۔ ہ: پودوں کو پانی دینا، کی آبپاشی کرنا، پیاس بجھانا، کو تسکین دینا۔ ۔ عن: کا دفاع کرنا، کی حفاظت کرنا۔ ۔ عن: کو روا رکھنا، کا جواز پیش کرنا، کی برات کرنا، کے لئے جواب دہ ہونا۔ کا ذمہ دار ہونا، کی تلافی کرنا۔ ۔ نَضَحَانُ: مائع یا سیال نکالنا، خارج کرنا۔ : پسینہ پسینہ ہو جانا، پسینہ نکلنا، پسینہ آنا، عرق آلود ہونا، رسنا۔ ۔ ب: کے ساتھ بہنا، پھوٹ پڑنا، جاری ہونا، کو گرانا، پھینکنا، پچھاڑنا، خارج کرنا، بہانا، نکالنا، انڈیلنا۔ نَضَّاحة: چھڑکاؤ کی کل۔ مِنْضح: چھینٹا، بوچھاڑ، ڈوش، پچکاری۔ مِنْضَحَة جمع مَنَاضِح: پانی دینے والی بالٹی، بوچھاڑ، پچکاری، ڈوشی۔

نضخ: نَضَخَ ۔ نَضْخًا ہُ: پر چھڑکنا، کو تر کرنا، کہا جاتا ہے: نَضَخَ النبلَ و بالنبلِ فی العدو: اس نے دشمنوں میں تیر مار کر بکھیر دئیے۔ ۔ نَضْخًا و نَضَخَانًا الماءُ: پانی کا چشمہ سے زور سے پھوٹنا۔ نَاضَخَ مُنَاضَخَةً و نِضَاخًاهُ: ایک دوسرے پر پانی چھڑکنا۔ اِنْضَخَ و انْضَاخَ علیه الماءُ: پر پانی کا گرنا۔ اِنْتَضَخَ الماءُ: پانی کا چھڑکا جانا۔ النَضْخ (مص): کپڑے وغیرہ پر خوشبو کا نشان۔ النَضْخَة: بوچھاڑ۔ النَضَّاخ: موسلا دھار بارش۔ عینٌ نَضَّاخَةٌ: ابلتا ہوا چشمہ۔ المِنْضَخَة جمع مَنَاضِخ: پانی چھڑکنے کا آلہ۔ عوام اسے مرشّة یا رشّاشہ کہتے ہیں۔

نضد: نَضَدَ ۔ نَضْدًا و نَضَّدَ المتاعَ: سامان کو ایک دوسرے پر چن کر یا ڈھیر لگا کر اکٹھا کرنا، ایسے سامان کو منضود و نَضِید و مُنَضَّد کہتے ہیں، کہا جاتا ہے۔ رائٌ مُنَضَّد: پیوستہ اور مضبوط رائے۔ تَنَضَّدَت الاسنانُ و نحوها: دانتوں کا بالترتیب ہونا۔ اِنْتَضَدَ القومُ بمکان کذا: کسی جگہ لوگوں کا جمع ہونا اور ٹھہرنا۔ النَضَد جمع انْضَاد و نُضُد: فربہ اونٹنی۔ ۔ جمع انْضَاد: گھر کا چنا ہوا سامان۔ تخت، تہ بتہ، بادل، خریف، عزت و شرف، کہا جاتا ہے: لِبَنِی فلان نَضَدٌ: فلاں قبیلہ عزت و شرافت کا پیکر ہے۔ اَنْضَادُ الجبال و السحاب: تہ بتہ، پہاڑ یا بادل۔ اَنْضَادُ القوم: لوگوں کی جماعت اور تعداد۔ اَنْضَادُ الرجُلِ: مرد کے شریف چچا اور ماموں۔ النَضُود جمع اَنْضَاد و نُضُد: فربہ اونٹنی۔ النَضِیدَہ جمع نَضَائِد:

بھری ہوئی چیز۔ تکیہ المِنْضَدَہ: میز جس پر گھر کا سامان رکھا جائے۔ لکھنے پڑھنے کی میز، جس پر کتابیں رکھی ہوئی ہوں۔

نَضَدَ ہ: ٹائپ کے حروف کو جوڑنا اور جمانا۔ نَضَد جمع اَنْضَاد: پلنگ، چارپائی، کھاٹ، ڈھیر، (کتابوں) کی قطار، بوریوں کی قطاریں، متوازی قطاریں۔ نُضُد: میزیں نَضِید: ایک دوسرے پر ترتیب سے رکھی ہوئی، متوازی قطاروں میں کھڑی کی ہوئی، تہ بہ تہ، قرینہ سے لگی ہوئی (اشیاء)، بالترتیب، سلیقہ کا، باقاعدہ، باضابطہ، نَضِیدَة جمع نَضَائِد: تکیہ، گدا، مِنْضَدَة جمع منضدات و مَنَاضِد: میز، کام کرنے کا میز، ڈسک، پلنگ، سہارا، بنیاد، ریک، خانہ، اڈا۔ تنضید: ٹائپ کے حروف کو جوڑنا، جمانا۔ مُنَضِّد: ٹائپ، سیٹ کرنے والا، کمپوزیٹر۔ (Compositor) (typsett) مُنَضَّد: ترتیب سے لگے ہوئے دانت وغیرہ، باقاعدہ لڑی میں پروئے ہوئے۔

نضر: نَضَرَ ۔ نُضْرًا و نُضْرَةً و نَضْرًا و نُضُورًا و نَضَارَةً الوجهُ او الشجرُ وغیرها: چہرے درخت وغیرہ کا ملائم و تازہ اور خوبصورت ہونا۔ صفت ناضِرٌ و نَضِیر و نَضِر، ۔ نَضْرًا ہُ اللّٰہُ: کو اللہ تعالیٰ کا تروتازہ بنانا۔ نَضِرَ ۔ و نَضُرَ ۔ نُضْرًا و نَضْرَةً و نَضْرًا و نُضُورًا و نَضَارَةً الوجهُ او اللونُ او الشجرُ وغیرها: چہرے، رنگ، درخت وغیرہ کا نرم و ملائم و تازہ اور خوبصورت ہونا۔ صفت ناضِر نَضِیر و نَضِر ۔ نَضَّرَہُ اللّٰہُ: کو اللہ تعالیٰ کا تروتازہ بنانا۔ اَنْضَرَ: تروتازہ ہونا۔ ۔ الشجرُ: درخت کا سبز پتوں والا ہونا۔ ۔ ہُ اللّٰہُ: کو اللہ تعالیٰ کا تروتازہ بنانا۔ اِسْتَنْضَرَ الشیئَ: کو تروتازہ پانا یا سمجھنا۔ الناضِر: خوبصورت، نرم و ملائم، سبز کائی۔ من کل لون: شوخ رنگ کا۔ احمر ناضر و اخضر ناضِر: شوخ سرخ، شوخ سبز۔ النَضْر جمع نِضَار و انْضُر: سونا، چاندی (زیادہ تر سونے کے معنی میں آتا ہے)۔ النَضْرَة: نعمت، حسن، رونق، دولتمندی، سونے کی ڈلی، کہا جاتا ہے: تُعرف فی وجوههم نَضْرَةُ النعیم: ان کے چہروں میں آسودگی کی چمک اور رونق معلوم ہوتی ہے۔ النُضَار: سونا، چاندی، عموماً سونا، ہر خالص شئے، خالص سونا۔ ۔ النِضار: جھاؤ کا درخت، برتن بنانے کے کام کی عمدہ لکڑی۔ قدحٌ نُضَار: عمدہ لکڑی سے بنایا ہوا پیالہ۔ النُضَارِیَّة (ح): ایک کیڑا جو پتوں سے غذا حاصل کرتا ہے۔ النُضَاریات (ح): ایک کیڑے کی قسم۔ النَضِیر و الأَنْضَر: سونا، چاندی۔

○ نَضَرَ ـُ وَنَضِرَ ـَ وَنَضُرَ ـُ نُضُورا و نَضْرَةً وَنَضَارَةً: سرسبز ہونا، شگفتہ ہونا، ہرا بھرا، تروتازہ، لہلاتا ہوا یا خوبصورت ہونا، چمکدار ہونا، درخشاں ہونا، شوخ ہونا، تاباں ہونا، منور ہونا، تابندہ، فروزاں ہونا۔ نَضَّرَه: کو چمکانا، شگفتہ کرنا۔ تَنَضَّرَ: ہرا، سبز، ہرا بھرا، ترو تازا ہونا، لہراتا ہوا ہونا، شگفتہ ہونا، شگوفے دار ہونا۔ نَضِر: سرسبز، شگفتہ، ہرا بھرا، تروتازہ، لہلہاتا ہوا، تابندہ، فروزاں، شعاع افشاں، نور افشاں، دہکتا ہوا، دمکتا ہوا۔ نَضْرَة: پھول، کلی، گل، بہار، رونق، تازگی، نظر فریب حسن، دلربائی، کشش، ظاہر شان، شان وشوکت، چمک، دمک، آب وتاب، خوبصورتی، صحت، قوت، طاقت، کس بل، دم خم، جان، زور، جوش، امیری، امارت، دولت، نُضَار: (خالص) سونا۔ نَضَارَة: پھول، کلی، تازگی، جوانی، شباب دلکشی، حسن جمال، صحت، طاقت قوت، جان، زور، کس بل، دم خم۔ نَضِير: سرسبز، شگفتہ، ہرا بھرا، تروتازہ، لہلہاتا ہوا، تازہ، چمکدار، روشن، منور، تاباں، سونا۔ نَاضِر: سرسبز، شگفتہ، ہرا بھرا، ترو تازہ، لہلاتا ہوا، چمکدار، روشن، منور، تاباں، خوبصورت، چمکتا ہوا، دمکتا ہوا۔

نضف: ا۔ نَضَفَ ـِ نَضْفًا ونَضِفَ ـَ نَضَفًا و انْتَضَفَ الفصيل مافی ضرع امه: اونٹنی کے بچے کا اپنی ماں کے تھن سے تمام دودھ چوس لینا۔
۲۔ نَضَفَ ـ نَضْفًا ہٗ: کی خدمت کرنا۔
۳۔ نَضَفَ ـ نَضْفًا الحمارُ: گدھے کا گوز کرنا۔ النَاضِف (فا) و المِنْضَف جمع مَنَاضِف: بہت گوز کرنے والا۔ النَضِف و النَضِيف: ناپاک۔ گندا۔
۴۔ أَنْضَفَ الجملُ: اونٹ کا دلکی چلنا۔ ـــ الجملَ: اونٹ کو دلکی چلانا۔ النَضَفَان: دلکی چال۔
۵۔ أَنْضَفَ الرجُلُ: ہمیشہ جنگلی پودینہ کھانا۔ النَضَف (ن): جنگلی پودینہ۔

نضل: ا۔ نَضَلَ ـُ نَضْلاً ہٗ: پر تیراندازی میں غالب آنا۔ نَاضَلَ نِضالاً و نِيضالاً و مُنَاضَلَةً ہٗ: کا تیراندازی میں مقابلہ کرنا۔ ـــ عنه: کی حفاظت کرنا، حمایت کرنا، کا دفاع کرنا، تَنَضَّلَ ہٗ: کو نکال دینا۔ تَنَاضَلَ القوم. ایک دوسرے پر فخر کرنا، تیراندازی میں مقابلہ کرنا۔ إِنْتَضَلَ ہٗ: کو نکالنا، کہا جاتا ہے إِنْتَضَلَ سهما من كنانته: اس نے اپنے ترکش سے تیر نکالا۔ ـــ رجُلاً من القوم او سهما من الكنانة: اس نے ایک مرد کو لوگوں میں سے اور تیر کو ترکش سے پسند کیا۔ ـــ ت الابلُ في السير: اونٹوں کا چلتے میں پاؤں مارنا۔ ـــ القومُ: ایک دوسرے پر فخر کرنا۔ تیر اندازی میں مقابلہ کرنا۔ النَاضِل (فا) جمع نُضَّال: تیراندازی میں غالب۔
۲۔ نَضِلَ ـــ نَضَلاً البعيرُ: اونٹ کا لاغر ہونا۔ تھکنا۔ أَنْضَلَ ہٗ: کو لاغر کرنا، تھکانا۔
○ نَضَلَ ـُ نَضْلاً ہ: سے سبقت لیجانا، بڑھ جانا، فائق ہونا، پر غالب آنا، کو شکست دینا۔ نَاضَلَ ہ: سے سبقت لیجانے کی کوشش کرنا، سے مقابلہ کرنا، کا مد مقابل ہونا، سے لڑنا، کا ہم چشم ہونا، سے برابری کرنا، سے مناظرہ کرنا، تکرار کرنا، بحث کرنا۔ ـــ عن: کا دفاع کرنا، کے لئے جدوجہد کرنا۔ تَنَاضَل: ایک دوسرے سے مقابلہ کرنا۔ نِضَال: جدوجہد، جھگڑا، فساد، مباحثہ، مناقشہ، نزاع، لڑائی، جنگ، مقابلہ، دفاع، دفاعی جنگ۔ نِضَالی: جنگجو، لڑاکا، جھگڑالو۔ مُنَاضَلة: جدوجہد، جھگڑا، لڑائی، جنگ، مقابلہ، دفاع، دفاعی جنگ، مقابلہ، مسابقت۔ مُنَاضِل: لڑنے والا، جنگجو، نبرد آزما۔ جنگ آزما۔ حامی، محافظ، ناصر

نضو: نَضَا يَنْضُو نَضْوًا السيفَ من غمده: تلوار سونتنا، نکالنا۔ ـــ الثوبَ عنه: کے کپڑے اتارنا۔ ـــ الرجُلَ من ثوبه: کو ننگا کرنا، برہنہ کرنا۔ ـــ البلادَ: ملک طے کرنا۔ ـــ السيفُ: تلوار کا پار ہونا۔ ـــ الجرحُ: زخم کا ورم اترنا۔ ـــ الماءُ: پانی کا خشک ہونا۔ ـــ نَضْوًا ونُضُوًّا الخضابُ: خضاب کا رنگ اتر جانا۔ ـــ نَضْوًا ونُضِيًّا الفرسُ الخيلَ: گھوڑے کا دوسرے گھوڑوں سے سبقت لیجانا۔ نَضَّى تَنْضِيَةً ثوبَهُ عنه: کے کپڑے اتارنا۔ أَنْضَى إِنْضَاءً الثوبَ: کپڑا بوسیدہ کرنا۔ ـــ البعيرَ: اونٹ کو لاغر کرنا۔ ـــ فلانًا: کو دبلا جانور دینا۔ تَنَضَّى البعيرَ: اونٹ کو لاغر و دبلا کرنا۔ إِنْتَضَى إِنْتِضَاءً السيفَ: تلوار سونتنا۔ الثوبَ: کپڑا بوسیدہ کرنا۔ النِضو جمع أَنْضَاء: بہت مستعمل ہونے کی وجہ سے خراب تیر، بوسیدہ کپڑا۔ ـــ م نِضْوَة: لاغر جانور، لگام کا لوہا، پتلا تیر، النُضَاوَة من الخضاب: چھڑا ہوا خضاب، کہا جاتا ہے: اعطنی نُضَاوَة حَنَّائِكَ: مجھے اپنی گری ہوئی مہندی دو۔ النَضِيّ جمع أَنْضِيَة: لاغر جانور، بے پھل یا پر کا تیر، کاندھے اور کان کے درمیان کا حصہ۔ ـــ من السهم: پر اور پیکان کے درمیان کا حصہ۔

○ نَضْنَاض: زبان ہلانے والا، ڈستے ہی ہلاک کر دینے والا (سانپ)۔

○ نضاعن نفسه: کپڑے اتارنا، برہنہ ہونا۔ ـــ نَضْوًا ونُضُوًّا: گھٹنا، سکڑنا، سمٹنا، کم ہونا، روبہ تنزل ہونا، جھکنا، ڈھلنا، (رنگ) ماند پڑنا، اڑ جانا، پھیکا پڑنا۔ نَضْو جمع انضاء: پھٹا ہوا کپڑا۔ نِضو جمع أَنْضَاء: لاغر، کمزور۔

نضی: نَضَى يَنْضِي نَضْيًا السيفَ: تلوار سونتنا۔ ـــ الثوبَ: کپڑا اتارنا۔ ـــ و أَنْضَى و انْتَضَى الثوبَ: کپڑے کو بوسیدہ کرنا۔

نط: ا۔ نَطَّ ـُ نَطًّا الشيءَ: کو باندھنا، کھینچنا۔ ـــ ـِ نَطًّا فی الارض: زمین میں جانا۔ ـِ نَطِيطًا: بھاگنا، پھاندنا۔ عقبةٌ نَطَّاء: دور کا درہ۔ النَطَّاط: بہت سیاحت کرنے والا، کودنے پھاندنے والا۔ النَطِيط (مص) مكانٌ نطيط: دور کی جگہ۔ ارض نطيطة: دور افتادہ زمین۔ الأَنْط جمع نُطُط: دور کا سفر۔
۲۔ نَطَّ ـِ نَطًّا: بکواس کرنا۔ النَطَّاط: بکواسی، لغودعوے کرنے والا۔
۳۔ نَطْنَطَ: دور ہونا۔ ـــ الرجُلُ: لمبے سفر والا ہونا۔ ـــ الشيءَ: کو کھینچنا۔ تَنَطْنَطَ: دور ہونا۔ النَطْنَط والنُطْنُط والنَطْنَاط جمع نَطَانِط ونَطَانِيط: لمبے قد والا۔

○ نَطُّ الحبل: رسی پر سے کودنا، رسی پھلانگنا (بچوں کا کھیل) نَط طُولی: چوڑی چھلانگ جست۔ نَطَّة: جست، چھلانگ، پھلانگ۔ نَطَّاط: جست لگانے والا، چھلانگنے والا، جھینگر، بے چین، کم عقل، سنکی، وہمی، خالی دماغ، باولا۔

نطب: ا۔ نَطَبَ ـُ نَطْبًا ہٗ: کو انگلی سے کان پر مارنا۔ نَاطَبَ مُنَاطَبَةً ہٗ: کو بھڑکانا، سے جھگڑنا۔ أَنْطَبَ ہٗ: کو انگلی سے کان پر مارنا۔ ـــ أذنهٗ: کان کو انگلی سے مارنا۔
۲۔ النَاطِبَة: نَوَاطِب کا واحد، چھلنی کے سوراخ۔ النِطاب: سر، گردن کی رگ۔ المِنْطَبُ و المِنْطَبَة: چھلنی، صافی۔ المَنْطَبَة: احمق۔

نطح: نَطَحَ ـَ نَطْحًا ہٗ الثورُ ونحوُهٗ: کو بیل وغیرہ کا سینگ مارنا۔ فلانًا: کو اپنے سے دور کرنا، ہٹانا، نَاطَحَ نِطاحًا و مُنَاطَحَةً ہ: کو سینگ مارنا۔ تَنَاطَحَ الكَبْشَان: دو مینڈھوں کا ایک دوسرے کو ٹکر مارنا۔ ـــ ت الامواجُ او السيولُ: موجوں یا سیلاب کے پانی کا ایک دوسرے سے ٹکرانا۔ إِنْتَطَحَ الكبشان: دو مینڈھوں کا ایک دوسرے کو ٹکر مارنا۔ الناطِح (فا): سامنے سے آنے والا پرندہ، یا وحشی، کہا جاتا ہے: مالهٗ ناطحٌ ولا خابطٌ: اس کے پاس کچھ نہیں (ناطح: بھیڑ، مینڈھا، بیل، بکرا، خابط: اونٹ) (فک): منازل قمر میں دو ستارے۔ النَطْح: برج حمل کا ایک ستارہ۔ النواطح: سختیاں۔ النَطْحَة: نطح کا اسم

مرة۔ لڑائی۔ النّطاح: بہت سینگ مارنے کا عادی۔

النَطِیح م نَطِیحَة جمع نَطحَی و نَطَائِح: سینگ مارا ہوا، سینگ لگنے سے مرا ہوا، منحوس، گھوڑا جس کی پیشانی میں دو دائرے ہوں۔

○ نَطَحَ ـــ نَطحًا: سر یا سینگ سے دھکیلنا، ریلنا، سر یا سینگ گھونپنا، سر یا سینگ سے ٹکر مارنا۔ نَاطَحَ ہ: سے ٹکرانا، کو زور سے مارنا، کو چھونا۔ تَنَاطَحَ و اِنتَطَحَ: ایک دوسرے کو سینگ گھونپنا، یا سر یا سینگ سے ٹکر مارنا، ایک دوسرے کے ساتھ جدوجہد کرنا۔ نَطحة: دھکیلنا، ریلنا، سینگ یا سر گھونپنا۔ سر یا سینگ سے ٹکر مارنا۔ نطّاح: ٹکر مارنے کا عادی، ٹکر مارنے والا۔ نطیح: جسے سینگ مارا گیا ہو۔ مناطحة: سانڈ سے مقابلہ۔ نَاطحة السَحاب جمع نَوَاطِحُ السحاب: بڑی اونچی عمارت (Sky-scraper)

نطر: ا۔ نَطَرَ ـُ نَطرًا و نِطارَةً الكرمَ او الزرعَ: انگوروں یا فصل کی نگہبانی اور حفاظت کرنا، انتظار کے معنی میں بھی مستعمل ہے النَاطِر والنَاطُور جمع نُطّار و نَطَرَة و نَوَاطِیر و نُطَرَاء: انگوروں اور کھیتی کا رکھوالا۔ (سریانی لفظ) النِطارَة: باغبانی، چوکیداری۔ النُطّار: کھیت میں جانوروں اور پرندوں کو ڈرانے کیلئے کھڑا کیا جانے والا ڈراوا یا دھوکا۔ ڈراؤنا پتلا۔

۲۔ الناطور: ہیرے کا ایک زیور جو پیشانی کے بالائی حصے پر لٹکایا جاتا ہے۔

۳۔ النَطرُون: کچا شورہ، خام شورہ (natron) خصوصاً وہ جو قاہرہ کے شمال مغرب میں واقع وادی نطرون کی نمک کی جھیلوں سے نکالا جاتا ہے۔

○ نَطَرَ ـُ نَطرًا و نِطارَة ہ: کی دیکھ بھال کرنا، رکھوالی کرنا، نَطر: دیکھ بھال، حفاظت، نگہبانی، نِطارَة: دیکھ بھال، حفاظت، نگہبانی۔ نُطّار: ڈراؤنا پتلا۔ نَاطِر جمع نُطّار و نُطَرَاء و نَطَرَة و نَوَاطِر: محافظ، پاسبان، نگہبان، مہتمم، داروغہ، سنتری (خصوصاً باغوں اور انگور کے باغوں کا) دیہی پاسبان، بحری جہاز میں گھات لگا کر بیٹھنے والا۔ نَاطُور جمع نَوَاطِیر: محافظ، پاسبان، نگہبان، دیہی پاسبان، بحری جہاز میں گھات لگا کر بیٹھنے والا۔ ناطُورَة: سن رسیدہ اتالیق جو کنواری لڑکیوں کو آدابِ مجلس سکھاتی ہے۔

نطس: نَطِسَ ـَ نَطَسًا: ماہر ہونا، دانا ہونا۔ تَنَطَّسَ: گفتگو یا لباس وغیرہ میں بے حد احتیاط کرنا، امور کو گہری نظر سے دیکھنا، کہا جاتا ہے۔ تَنَطَّسَ الاخبارَ و عن الاخبار: خبروں کے بارے میں تجسس و کرید کرنا۔ النَاطِس: جاسوس، النَطُس و النَطِس و النَطُس: عالم، گفتگو اور لباس میں بے حد محتاط۔ النُطُس: ماہر اطباء۔ النُطَسَة: بہت احتیاط کرنے والا۔ النِطَاسِي و النَطَاسِي و النِطِّیس: عالم، ماہر طبیب۔

○ تَنَطَّسَ عن: کا مکمل جائزہ لینا، کی احتیاط سے تحقیقات کرنا، کی جانچ پڑتال کرنا۔ ـــ ب: میں بہت مہارت رکھنا یا کو بروئے کار لانا، میں ماہر ہونا۔ نَطُس و نَطِس: اچھی طرح باخبر، واقف حال، ذہین، ہوشمند، فہیم، تجربہ کار، ماہر، آزمودہ کار، نَطَاسِي و نِطَاسِي: پوری طرح باخبر واقف حال، ذہین ہوشمند فہیم، تجربہ کار، ماہر، آزمودہ کار جمع نُطُس: ماہر تجربہ کار طبیب۔

نطع: ا۔ نَطِعَ نَطَعًا و انتَطِعَ و اسْتُنطِعَ لونُه: کا رنگ متغیر ہونا۔ النَاطِع: خالص رنگ وغیرہ، بیاضٌ ناطِع: خالص سفیدی۔

۲۔ تَنَطَّعَ في الكلام: کلام میں غلو کرنا، تالو سے بولنا۔ ـــ في شهواتِه: خواہشوں میں مبالغہ کرنا۔ ـــ في عمله: اپنے کام میں ماہر ہونا۔ ـــ الرجلُ: کھانا چمڑے کے دسترخوان پر رکھنا۔ سیر ہو کر کھانا۔ النَطْع والنِطَع جمع أَنطاع و نُطُوع: چمڑے کا فرش جس پر مجرم کو قتل کیا جاتا ہے یا اذیت دی جاتی ہے۔ النِطَع والنِطْع جمع نُطُوع: تالو کا اگلا حصہ۔ الحروف النِطْعِيَّة ت، د، ط: جن کا مخرج تالو کا اگلا حصہ ہے۔ ـ جمع أنطاع و نُطُوع: بمعنی النَطْع۔ النُطَع: باچھیں، بھلا کر بولنے والا۔ نِطَاعُ القومِ: قوم کا علاقہ۔ کہا جاتا ہے: وطئنا نِطَاعَ بني فلان: ہم نے فلاں قبیلہ کے علاقہ میں قدم رکھے۔ النُطاعَة: وہ لقمہ جس کا آدھا حصہ کھایا جائے اور باقی دسترخوان پر لوٹا دیا جائے۔ النَطّاع جمع نَطّاعون: کلام میں غلو کرنے والا، جلد ساز۔ التَنَطُّع في الكلام: کلام میں غلو

○ نُطِعَ: رنگ کا متغیر ہونا، پیلا پڑ جانا۔ تَنَطَّعَ: ضدی ہونا، ہٹ کا پکا ہونا۔ نَطْع و نِطَع جمع أَنطاع و نُطُوع: چمڑے کی چٹائی جو بطور میز پوش یا کھیل کے بورڈ کے طور پر استعمال کی جاتی ہے۔ ماضی میں اس پر پھانسی بھی دی جاتی تھی۔ نِطع و نِطَع و نُطُوع: سخت تالو۔

نطف: ا۔ نَطَفَ ـِ نَطفًا و تَنطافًا و نَطَفانًا و نِطافَةً الماءُ: پانی کا تھوڑا تھوڑا بہنا۔ ـــ ت القربةُ: مشک کا ٹپکنا۔ ـــ الماءَ: پانی گرانا۔ النَاطِف (ط): ایک قسم کی مٹھائی۔ النُطفَة: ڈول یا مشک میں بچا ہوا تھوڑا سا پانی۔ ـــ جمع نِطاف و نُطَف: صاف پانی تھوڑا ہو یا زیادہ۔ سمندر، مرد یا عورت کا نطفہ۔ النُطفَتان: دو سمندر، کہا گیا کہ وہ بحرِ روم اور بحرِ چین ہیں یا بحرِ مشرق اور بحرِ مغرب۔ النُطافَة: ڈول یا مشک وغیرہ میں بچنے والا تھوڑا سا پانی۔ ٹپکنے والی چیز۔ النَطُوف: بارش والی رات، کہا جاتا ہے۔ لیلة نَطُوف: رات جس میں صبح تک بارش ہوتی رہے۔

۲۔ نَطِفَ ـَ نَطَفًا و تَنطُفًا و نَطفانًا و نَطافَةً ہ: پر بدکاری کا الزام لگانا یا کسی خرابی سے ملوث کرنا۔ نَطِفَ ـَ نَطَفًا و نَطافَةً و نُطُوفَةً: عیب دار ہونا، ملزم ٹھہرایا جانا، تہمت لگایا جانا۔ ـــ الشیُ: چیز کا خراب ہو جانا۔ نُطِفَ نَطَفًا و نُطُوفَةً: عیب دار ہونا، تہمت لگایا جانا۔ نَطَّفَ و أنطَفَ ہ: پر بدکاری کا الزام لگانا، کسی برائی میں ملوث کرنا۔ تَنَطَّفَ الرجلُ: عیب دار ہونا۔ من كذا: سے نفرت کرنا۔ النَطَف (مص): عیب، خرابی، برائی، فساد۔ النَطِف: پلید، شکی مرد،

۳۔ نَطِفَ ـَ نَطَفًا و نَطافَةً و نُطُوفَةً الرجلُ: کو بدہضمی ہونا۔

۴۔ نَطَّفَ المرأةَ: عورت کو بالی پہنانا۔ تَنَطَّفَتِ المرأةُ: عورت کا بالی پہننا۔ النُطفَة و النَطَفَة جمع نُطَف: بالی، شفاف موتی۔

○ نُطفَة جمع نُطَف: قطرہ، نر کا مادہ تولید، منی (Sperm)

نطق: ا۔ نَطَقَ ـِ نُطقًا و مَنطِقًا و نُطُوقًا: بولنا۔ ـــ الكتابُ: کتاب کا واضح کر کے بیان کرنا۔ نَطَّقَ ہ: کو گفتگو کرانا۔ نَاطَقَ ہ: سے گفتگو کرنا۔ أنطَقَ ہ: کو گفتگو کرانا۔ تَمَنطَقَ: علم منطق حاصل کرنا۔ من تَمَنطَقَ فقد تزندق: جو منطق کا علم حاصل کر لیتا ہے دہریہ ہو جاتا ہے۔ تَنَاطَقَ الرجلان: دو مردوں کا باہم گفتگو کرنا۔ انتَطَقَ الرجلُ: بولنا، علم منطق حاصل کرنا۔ اِستَنطَقَ ہ: سے گفتگو کرنا۔ سے بولنے کو کہنا۔ ـــ ہ في اصطلاح اصحابِ القانون: پوچھ گچھ کرنا، پر جرح کرنا، اسم استنطاق: پوچھ گچھ، جرح۔ النَاطِق فا: بولنے والا الانسان حیوان ناطق: انسان سمجھ دار ہے۔ مالهُ ناطِقٌ ولا صامِت: اس کے پاس نہ تو کوئی جانور ہے اور نہ کوئی اور مال۔ کتابٌ ناطِق: واضح کتاب النَاطِقَة: الناطق کا مونث۔ النفسُ الناطِقة: نفسِ ناطقہ، نفسِ انسانی۔ النُطق (مص): نطق ظاہری (گفتگو) نطق باطنی (فہم و ادراک) ہر دو مراد ہیں۔ (عربی میں النطق الخارجي و النطق الداخلي) النطق: بولنے والا۔ النَطْقَة: نطق کا اسم مرة، کہا جاتا ہے: نطق نَطْقَةً واحدةً: وہ ایک بار بولا۔ النِطاقَة:

پرچہ، پرزہ کاغذ، جس پر کچھ لکھا ہوا ہو۔ النَّطِق بلیغ، خوش بیان۔ المُنطَق (ع ح) عدد کسر یا صحیح المَنطِق (مص) کلام، غیر انسانوں میں بھی استعمال ہوتا ہے کہا جاتا ہے سمعت منطق الطیر میں نے پرندوں کی بولی (کلام) سنی۔ علم المَنطِق علم استدلال، منطق، بحث، استدلال یا مناظرے کی قابلیت، زبردست استدلال یا دلیل (Logic) المَنطِقی منطق دان، منطقی، استدلالی۔ المَنطُوق عند الاصولیین جو مفہوم کے خلاف ہو۔

• لِمِنطِیق خوش بیان۔

۳۔ نَطَق: کو پٹکا یا پٹی باندھنا۔ کی کمر پر پٹی باندھنا۔ الماءُ الاکمۃَ وغیرھا پانی کا ٹیلے وغیرہ کے وسط تک پہنچنا۔ نَطَّق و تَمَطَّق کمر میں پٹکا باندھنا۔ ـــ ت المرأۃُ عورت کا کمر میں پٹکا باندھنا۔ ـــ الارضُ بالجبال زمین کا پہاڑوں سے گھرا ہونا۔ اَنتَطَقَ کمر میں پٹکا باندھنا۔ ـــ ت المرأۃُ عورت کا کمر میں پٹکا باندھنا۔ ـــ ت الارضُ بالجبال زمین کا پہاڑوں سے گھرا ہونا۔ اِنتَطَق: کمر میں پٹکا باندھنا۔ ـــ ت المرأۃُ: عورت کا کمر میں پٹکا باندھنا۔ ـــ ت الارضُ بالجبال: زمین کا پہاڑوں سے گھرا ہونا۔ ـــ بقومہ: اپنی قوم سے طاقت ور ہونا۔ فرسَہٗ گھوڑے کو کھینچنا۔ الناطِقۃ: کمر۔ النِطاق جمع نُطُق: پٹی، کمر کا پٹکا، جھالردار پٹی۔ کہا جاتا ہے۔ عقد فلانٌ حُبُکَ النِطاق: فلاں آدمی جانے کے لئے تیار ہوا یا کام کے لئے فارغ ہوا۔ نِطاقُ الجوزاء (فلک): وسط جوزاء کے تین ستارے، جو انتظام اور التئام کے لئے ضرب المثل ہیں۔ المِنطَق و المِنطَقۃ جمع مَناطِق: کمر باندھنے کا پٹکا یا پٹی۔ کبھی اس سے فعل بنا کر تَمَنطَقَ کہتے ہیں۔ یعنی کمر پر پٹکا باندھا، باندھنے کی چیز۔ المِنطَقۃُ الکُرَوِیّۃ: کروی شکل کا علاقہ۔ علو المنطقۃ: دو سطحوں کے درمیان عمود۔ مِنطَقۃُ الجوزاء: تین ستارے۔ منطقۃ العوّاء: ایک اور ستارے کا نام المُنَطَّق (مفع): پٹی یا پٹکا باندھنے کی جگہ، کمر المُنَطَّقَۃ من المعز: کمر میں سفیدی رکھنے والی بکری۔ المُنتَطِق: رفیع الشان، غالب صاحب رسوخ کہا جاتا ہے: جاء مُنتَطِقًا حصانَہٗ: وہ گھوڑے کے پہلو میں چلتا ہوا آیا اس پر سوار نہیں ہوا۔

• نَطَق ـــ نُطقًا و نُطُوقًا و مَنطِقًا: صاف تلفظ سے بولنا۔ ـــ ب: کچھ کہنا، بولنا، کو زبان سے نکالنا، کی آواز نکالنا۔ نطق بکلمۃ: کوئی لفظ کہنا۔ نطَّقَ ہ: کو بولانا، کو تلفظ کرانا، کو پٹی وغیرہ باندھنا، کو گھیرنا، حلقے میں لینا۔ اَنطَقَ ہ کو بولانا، سے گفتگو کرانا۔ تَنَطَّق پٹی وغیرہ باندھنا، گھر جانا۔ استَنطَقَ ہ سے سوال کرنا، پوچھ گچھ کرنا، سے عدالت میں بیان لینا، پر جرح کرنا۔ نُطق صاف گفتگو، تلفظ، لفظ کہنا، زبان سے کہنا، حکم، فرمان، فیصلہ، ڈگری، صدر النُطقُ السامی ب: جلالۃ الملک کے حکم سے فرمان جاری کیا گیا کہ۔ نُطقٌ بالحُکم فیصلہ کا اعلان کر سنانا، صادر کرنا۔ فاقدُ النطق گم صم، بے سخن، وفور جذبات سے ساکت، نُطقی صوتی، آواز سے متعلق، نِطاق جمع نُطُق گھیرا، (گھوڑے کا) تنگ، پٹی، کمربند، پٹکا، محافظ پٹی، دائرہ، چھلا، انگوٹھی، کڑا، کنڈا، احاطہ، حد، حد بندی، حدیں، زد، فاصلہ، رقبہ، وسعت، گنجائش، موقع، رسائی، دسترس، کرہ، حلقہ اثر و اقتدار، دائرہ اقتدار، عملداری، تعلقہ، علاقہ جاگیر، خیال و عمل کا میدان، خشائے قانون، متن قانون، پولیس کے سپاہیوں کا حلقہ، گھیرا۔ نِطاق الجوزاء: سات ستاروں کا دائرہ۔ نطاق الحصار: ناکہ بندی کا گھیرا، واسع النطاق: جامع، کشادہ، دور تک پھیلا ہوا، دور رس، دوررس اثرات والا، بڑے پیمانہ کا۔ مَنطِق گویائی (کی صلاحیت)، طرز گفتگو، الفاظ کی چست بندش، الفاظ کا برمحل استعمال، طرز تحریر، زبان بولی، گفتگو، تلفظ، اظہار یا بیان، جوش بیانی، خطابت، طلاقت، فصاحت، منطق، علم، استدلال، لیس من المنطِق أن: یہ بات غیر منطقی ہے کہ علم المنطق: علم استدلال، منطق مَنطِقی: منطقی، منطق کے مطابق، مدلل، معقول، قابل تسلیم، ـــ جمع مَناطِقۃ: منطق دان، منطقی، علم کلام کی ماہر کلامی، نقاد، مِنطَق جمع مَناطِق: پٹی، کمربند، پٹکا، مِنطَقۃ جمع مَناطِق: پٹی، پٹکا، کمربند، علاقہ، کرہ، قرب و جوار، پڑوس، قربت، زد، دسترس، رسائی، خلع، حلقہ، حلقہ اقتدار، رقبہ، طول و عرض، عملداری، سلطنت، ریاست، حلقہ، قطعہ، سیکٹر (Sector)، منطقۃ الاحتلال: مقبوضہ علاقہ۔ المنطقۃ الحارۃ: منطقہ حارہ (Torrid Zone) منطقۃ البترول: تیل کا علاقہ، تیل (نکالنے) کے میدان۔ منطقۃ البروج: منطقہ بروج (Zodiac) منطقۃ الجوزاء: Orien's belt سات ستاروں کا دائرہ، مطقۃ حرام یا منطقۃ ممنوعۃ: ممنوعہ علاقہ۔ منطقۃ الحرب: جنگی علاقہ۔ منطقہ حرّۃ: آزاد علاقہ۔ منطقۃ صماء: (ریڈیائی لہروں کا) مردہ علاقہ۔ منطقۃ صناعیۃ: صنعتی علاقہ۔ منطقۃ الضرب میدان، جو گولیوں اور توپوں کی زد میں ہو۔ منطقۃ کُرَوِیّۃ کروی علاقہ المنطقتان المعتدلتان دو معتدل علاقے۔ منطقۃ مُجَرَّدَۃ من التجھیزات الحربیۃ فوجی تنصیبات وغیرہ سے خالی علاقہ۔ منطقۃ النفوذ حلقہ اثر۔ مِنطَقِی علاقائی۔ مِنطِیق بہت خوش بیان۔ استنطاق امتحان، جانچ پڑتال، پوچھ گچھ، جرح، تحقیقات، سوال جواب کرنا۔ ناطِق بولنے والا، گویا، گفتگو کی صلاحیت رکھنے والا، طاقت گویائی رکھنے والا، خوش بیان، واضح، صاف، بین، صریح، معقول، عاقل، ذی عقل، (پارلیمنٹ کا) سپیکر، صدر پارلیمنٹ، ترجمان، نمائندہ۔ الناطِقون بالضاد عربی بولنے والے۔ حیوان ناطق ذی عقل (مخلوق) دلیل ناطق: فیصلہ کن دلیل، شہادت، شریط ناطق ناطقی، گویا فلم (Sound film)۔ جریدۃ ناطِقۃ روزانہ خبروں کی فلم (News reel) مَنطُوق اعلان کردہ، تلفظ کردہ، کہا ہوا، بولا ہوا، ظاہر کیا ہوا، طرز ادا، طرز بیان، الفاظ کی بندش، انتخاب الفاظ، اظہار مفہوم کے لئے الفاظ کا استعمال، متن، بیان، تشکیل، منضبط کیا ہوا (قاعدہ، ضابطہ) بالمنطوق: متن کے مطابق، صراحت سے، تاکید سے، صراحتاً، صاف صاف، تفصیل وار، غیر مبہم طور پر، منطوق العَقد عہد کی محتاط شرائط۔ منطوق الحُکم: قانون کا متن، قانونی متن۔ منطوق الکلمۃ: لفظ کے ظاہری معنی۔ مُستَنطِق: بیان لینے والا مجسٹریٹ۔

نطل: ۱۔ نَطَلَ ـ نَطلاً الخمرَ: شراب نچوڑنا، ـ و نَطَّلَ رأسَ العلیل بالنَطُول: بیمار کے سر پر دوا کا نیم گرم پانی تھوڑا تھوڑا کر کے گرانا۔ اِنتَطَلَ من الزقِ: مشک سے نیم گرم پانی تھوڑا سا گرانا یا لینا۔ النَطل (مص): انگور کا چھلکا، تھوڑا دودھ، شراب کی تلچھٹ، النِطل: شراب کی تلچھٹ۔ ابتدائی عمدہ شراب کے بعد کی نچوڑی ہوئی شراب۔ النُطلَۃ: شراب یا پانی یا دودھ وغیرہ کا گھونٹ۔ الناطِل: بمعنی النُطلۃ: پیمانے میں بچنے والا الافضلہ۔ کہا جاتا ہے: ماظفرتُ منہ بناطِل: مجھے اس سے کچھ حاصل نہیں ہوا۔ ـــ و الناطَل و النَاطَل جمع نیاطِل: شراب یا دودھ وغیرہ ناپنے کا برتن۔ النَطُول: دوا میں جوش دیا ہوا پانی جس سے عضو ماؤف پر دھاریں ماری جائیں۔ النَیطَل جمع نَیاطِل: شراب یا دودھ وغیرہ ناپنے کا برتن۔ ڈول۔ المَناطِل: شراب کشی کی مشینیں۔

۲۔ النَیطَل جمع نَیاطِل: ہلاکت، موت۔ ـــ و النَطلاء:

مصیبت۔ الأَنطِلَةَ: مصیبتیں

نَطَلَ ـُ نَطْلاً ہ کو نچوڑنا، پر گرم پٹی لگانا، کو سینکنا، کو گرم پانی یا دوا کے سیال سے دھونا۔ نَطُول: گرم پٹی، گدی، وہ چیز جس کا سینک دیا جائے، دھونا یا دوا ملے سیال میں غسل دینا۔

نطو :۱۔ نَطَا یَنطُو نَطْوًا الحبلَ: رسی کھینچنا۔ الغزلَ: بانا تننا۔ ـــ المنزلُ: منزل دور ہونا۔ ناطَی مُناطَاةً الرجُلَ: سے باہم نزاع کرنا، سے مقابلہ کرنا، أَنطَی: دینا، تَنَاطَی القومُ: ایک دوسرے سے بڑھنے کی کوشش کرنا۔ تَنَاطوا الکلامَ: آپس میں گفتگو یا بحث کرنا۔ النَّطو: دوری، النَّطاة جمع أَنطاء: کچی کھجور کا ڈنٹھل۔ النَّطِیّ: دور، طریق نَطِیّ: لمبا راستہ۔ ـــ والمَنطُوُّ من الغزل: تانا ہوا سوت۔

۲۔ نَطَا یَنطُو نَطْوًا عن فلان: سے چپ رہنا۔

۳۔ نَطَی الحائطُ: دیوار کا گیلا ہو جانا (بارش سے)

نظر: نَظَرَ ـُ نَظَرًا و مَنظَرًا و مَنظَرَةً و تَنظَارًا و نَظَرَانًا ہ و الیه: کو دیکھنا غور سے دیکھنا۔ ـــ نَظَرًا فی الأمر: کو سوچنا، پر فکر کرنا، کا اندازہ کرنا۔ ـــ الشئَ: کا انتظار کرنا، کو مہلت دیکر بیچنا۔ ـــ بین الناس: لوگوں کے درمیان حکم کرنا، فیصلہ کرنا۔ ـــ للقوم: پر رحم کرنا، کو مدد دینا۔ فلاناً: کی طرف متوجہ ہونا، ـــ فلاناً الدینَ: کو قرض ادا کرنے کی مہلت دینا۔ ـــ فلانٌ: کاہن ہونا کہا جاتا ہے: انظرلی فلاناً: میرے لئے فلاں کو طلب کرو، داری تنظر دارَہ: میرا گھر اس کے گھر کے بالمقابل ہے۔ نظر الدهرُ الی بنی فلان: زمانہ نے فلاں قبیلہ والوں کو ہلاک کر دیا۔ ناظَرَ مُناظَرَةً ہُ: کا مشابہ ہونا، کے برابر ہونا۔ ـــ فلاناً بفلان او الشئَ بالشئ: کا سے مقابلہ کرنا، کو کے مشابہ کرنا، کہا جاتا ہے داری تناظر دارَہُ: میرا گھر اس کے گھر کے سامنے ہے۔ ـ الجیشُ الالفَینِ: لشکر دو ہزار کے قریب پہنچ گیا۔ نَظَّرَ الرجُلَ: کو مہلت دینا، کو ادھار چیز فروخت کرنا۔ ـ ہُ الدینَ: کو ادائیگی قرض کے لئے مہلت دینا۔ ـــ فلاناً لفلان: کو کے مشابہ بنانا۔ تَنَظَّرَہُ: کو آنکھ سے بغور دیکھنا، دیر کرنا، مہلت دینا۔ فلانٌ: جس کا انتظار تھا اس کی توقع کرنا۔ تناظَرت الداران: دو گھروں کا آمنے سامنے ہونا۔ ـــ القومُ: ایک دوسرے کو دیکھنا۔ تناظرا فی الامر: میں باہم مشقت اٹھانا، بحث کرنا۔ اِنتَظَرَہُ: کا انتظار کرنا، کی امید رکھنا، کو دیر لگانا۔ اِستَنظَرَہُ: کا انتظار کرنا، سے مہلت چاہنا۔ الناظِر (فا): آنکھ، آنکھ کی پتلی، (ع ا) پیشانی سے نتھنوں تک کی ہڈی، مہتمم، هو شدید الناظر: وہ تہمت سے بری ہے۔ آنکھیں بھر کر دیکھتا ہے۔ ـ جمع نُظّار: ناظم ادارہ جیسے ناظم وزارت خارجہ اور ناظر وزارت خزانہ (ناظر الخارجیة، ناظر المالیة) انگور کے باغ کا محافظ، کھیتوں کا چوکیدار۔ الناظِران (ع ا): ناک کے دو پہلوؤں کی دو رگیں۔ الناظِرة جمع نَوَاظِر: الناظر کا مونث، آنکھ۔ النواظِر (ع ا): آنکھوں کی رگیں جو سر تک پہنچتی ہیں۔ الناظُور: انگوروں کے باغ یا کھیتوں کا محافظ، چوکیدار۔ النَظّارة: تماشائی، ناظرین، دور بین، عام لوگ ناضور کہتے ہیں۔ ـــ والناظورة مفرد جمع مذکر و مونث: قوم کا سردار۔ النِظر: مثل، مشابہ۔ النَظَر (مص): نگاہ، بصیرت، دانائی، ہمسایہ لوگ۔ علم النَظَر والاستدلال: علم کلام، کہا جاتا ہے: فی هذا الامر نَظَرٌ: یہ معاملہ قابل غور ہے۔ بَینَنَا نَظَرٌ: ہمارے درمیان اس قدر دوری ہے کہ نگاہ نہیں پہنچ سکتی۔ نظراً إلی کذا وبالنظر إلی کذا یعنی اس کے لحاظ سے، فلانٌ تحت نظر فلان: وہ اس کے زیر حمایت ہے یا زیر التفات ہے۔ النَظْرَة: نظر کا اسم مرہ۔ لمحہ، ایک نگاہ، ہیئت، بری ہیئت، برائی، رحمت۔ نظرہ بعین النَظُرَة: اس نے اسے مہربانی کی نظر سے دیکھا۔ النَظِرَة: مہلت، تاخیر۔ النَظَرِی: نظر سے منسوب، نظری (ضد عملی) النظریة جمع نَظَرِیّات ہ نظریہ، جو صحت کے لئے دلیل کا محتاج ہو۔ نَظَارِ: انتظار کر۔ (امر کا اسم فعل) النِظار والنِظارة: فراست، دانائی۔ النَظَارة عند ارباب السیاسة: ناظم کا کام اور مقام۔ وزارت۔ نظارة الخارجیة: وزارت خارجہ۔ نظارة المالیة: وزارت خزانہ۔ النظّار: تیز دیکھنے والا۔ فرسٌ نَظّارٌ: آتش مزاج گھوڑا۔ النَظّارة: تماشائی، ناظرین، دوربین۔ النَظُور: دلچسپی کے معاملات کی تحقیق میں غفلت نہ کرنے والا۔ ـــ (مفرد و جمع مذکر و مونث): قوم کا سردار۔ النظُورة (مفرد جمع مذکر مونث) قوم کا سردار۔ نَظُورَة القوم او الجیش: ہراول دستہ۔ النَظِیر (فلك): کرہ سماوی کی وہ سمت جو پیروں کی عین سیدھ میں ہے۔ سمت الرجل سمت القدم۔ نظیر السَّمْت: سمت القدم (Nadir)۔ ـ جمع نُظَراءُ م نَظِیرة جمع نَظَائِر: مثل، مساوی، کہا جاتا ہے: فلانٌ نظیر فلان: دونوں میں سے ہر ایک کی آنکھ دوسرے کو دیکھ رہی ہے۔ النَظِیرة (مفرد جمع مذکر مونث) قوم کا سردار۔ نظیرةُ القوم او الجیش: ہراول دستہ۔ نَظَائِر القوم: قوم کے شرفاء المَنظَر جمع مَنَاظِر: نظارہ، کہا جاتا ہے: فلانٌ فی منظری و مُستَمَعِی: فلاں شخص کی طرف دیکھنا اور اس کی باتیں سننا مجھے پسند ہے۔ کنت عن هذا المقام بمنظر: میں اس مقام سے علیحدہ تھا۔ المَنَاظِر: بلند زمینیں۔ عِلمُ المَنَاظِر: وہ علم جس کے ذریعے اشیاء کی مقدار دیکھنے والے کی نظر سے قریب یا بعید ہونے کے لحاظ سے معلوم ہو۔ المَنظَرة (مص): منظر (اچھا یا برا) بلند زمین یا عمارت جس سے دیکھا جائے۔ کسی چیز کو دیکھنے والے لوگ۔ المَنظَرِی والمَنظَرانی: خوش نما۔ المِنظَار جمع مَنَاظِیر: آئینہ۔ المُنَاظِر (فا): مثل۔ شکلان مُتَنَاظِران: متناسب و متوازن شکلیں۔ المَنظُور (مفع): وہ شخص جس کی بھلائی کی امید رکھی جائے۔ نظر بد لگا ہوا۔ المَنظُورَة: المنظور کا مونث۔ مصیبت، امرأة مَنظُورة: عیب دار عورت۔

نَظَرَ ـُ نَظَرًا و مَنظَرًا ہ/ ہ/ إلی: کو دیکھنا، گھورنا، ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا، پر اچٹتی ہوئی نظر ڈالنا، چھلتی ہوئی نظر ڈالنا، پر توجہ دینا، ـــ ہ: کی امید کرنا توقع کرنا۔ ـــ ہ/ فی: پر غور کرنا، غرض ہونا، مقصد ہونا۔ ـ إلی: کو ذہن میں رکھنا، نگاہ میں رکھنا، پر توجہ کرنا۔ ـ فی: (عدالت کا) مقدمہ سننا، کی طرف توجہ کرنا، کی تحقیقات کرنا۔ ـ ہ/ فی: کی پڑتال کرنا۔ ـ بین: مقدمہ کے دو فریقوں کے درمیان فیصلہ کرنا۔ ـ لِ: کا خیال رکھنا، کی مدد کرنا، کی دیکھ بھال کرنا۔ نظر الیه شَزرًا: کو کنکھیوں سے دیکھنا، شک و شبہ کی نظروں سے دیکھنا، کو پہلو کی طرف سے دیکھنا۔ نظر القضیةَ یا فی القضیة: مقدمہ کی سماعت کرنا۔ نظر فی طلب فلان: کی درخواست پر عمل کرنا، نگہداشت کرنا، نظر من فُرجَةِ المفتاح او فُوهَةِ المفتاح: سوراخ سے جھانکنا۔ اُنظُر بَعدَهُ: نیچے دیکھو۔ اُنظُر ظَهرَہُ: دوسری جانب یا پشت پر دیکھو۔ ورق پلٹئے۔ نَاظَرَ بین: کے درمیان مقابلہ کرنا، کے درمیان موازنہ کرنا۔ ناظَرَہ/ ہ کو برابر کرنا، کے برابر ہونا۔ ہ و ہ ب کو کے برابر کرنا، کو کے برابر درجہ پر رکھنا، کو کے برابر درجہ دینا، کو سے تشبیہ دینا، ـ ہ: سے مقابلہ کرنا، کے خلاف مقابلہ میں حصہ لینا، کے مقابلہ میں ہونا، کا حریف یا رقیب ہونا، سے بحث کرنا، جھگڑا کرنا، ہ ب: پر کچھ واضح کرنا، کو کے روبرو کرنا، کو سے دوچار کرنا۔ ـــ ہ: کی نگرانی کرنا، کا انتظام کرنا۔ انظَرَہ: کو مہلت دینا۔ تَنَظَّرَ ہ/ ہ کو توجہ سے دیکھنا، کی جانچ پڑتال کرنا۔ ـ: انتظار کرنا، موقعہ کی تاک میں ہونا، موقعہ کا انتظار کرنا۔

تَنَاظَرَ: ایک دوسرے کا سامنا کرنا، کے مقابل ہونا، متناسب ہونا، متوازن ہونا، ایک دوسرے سے جھگڑنا، بحث کرنا ــ علی: کے بارے میں لڑنا جھگڑنا، پرلڑنا، کیلئے ایک دوسرے سے مقابلہ کرنا، پرحق کے لئے جدوجہد کرنا۔ اِنْتَظَرَهُ: کا انتظار کرنا۔ ـــ ہ/ھ کی توقع کرنا، ــ ھ کی راہ دیکھنا، کی توقع کرنا۔ ــ ہ: کو بغور دیکھنا ــ: متوقع طور پر دیکھا کرنا، انتظار کرنا، موقع کی تاک میں ہونا، موقع کا انتظار کرنا، انتظر من ورانه کل خیر: میں بڑی سے بڑی توقعات رکھنا۔ اِسْتَنْظَرَ: انتظار کرنا، راہ دیکھنا، توقع کرنا، صبر کرنا، صابر ہونا، مہلت کی درخواست کرنا۔ ـــ ہ: کو انتظار کرنے کیلئے کہنا، کو انتظار میں رکھنا۔ نَظَر جمع اَنظَار: دیکھنا، نظر، تصور، خواب، نظریہ، نقطہ نظر، نقطہ نگاہ، زاویہ نگاہ، وسیع منظر، وسیع ذہنی میدان، منظر، نظارہ، چہرہ شکل، رخ، پہلو، ظہور، شکل، شہادت، گواہی، بصیرت، معرفت، گہری نظر، پرکھ، پہچان، تیزفہمی، ذکاوت، فہم و فراست، نفوذ، رسائی، ادراک، احساس، شعور، تصور، دھیان، سوچ بچار، غوروفکر۔ ـ (فی: کی) جان پڑتال۔ معائنہ، مطالعہ، ملاحظہ، غور، فکر، اندیشہ، فلسفیانہ غوروفکر، نظریہ، قیاس، رائے ـــ (فی): کی مقدمہ کی سماعت انتظام نگرانی، دیکھ بھال، کنٹرول، کڑی نگرانی، قابلیت، دائرہ اختیار، توجہ، دھیان، لحاظ، خیال، بجا آوری، تعمیل۔ نظرًا إلی یا نظراً ل: کے پیش نظر، کرنے کے خیال سے، جہاں تک اس کا تعلق ہے، کے بارے میں، کے متعلق، کی بابت، کی بنیاد پر، کی وجہ سے، کے باعث۔ بالنظر لِ: (مندرجہ بالا معانی میں)۔ بصرف النظر عن یا بقطع النظر عن: سے قطع نظر، بلالحاظ، تحت النظر: زیرغور، زیر مطالعہ، سے نبٹا جارہا ہے۔ دون النظر إلی: سے قطع نظر، فی نظری: میری رائے میں۔ للنظر فی: کے مطالعہ کیلئے، پرغور کیلئے، کی مزید جانچ پڑتال کیلئے، سے نبٹنے کیلئے، پرکارروائی کے لئے، اعادة النظر: دوبارہ جانچ پڑتال، دوبارہ غوروفکر، دوبارہ آغاز، ازسر نوآغاز، دوبارہ سماعت، دوبارہ غور۔ اهل النظر: خیالی مفکرین، نظریات قائم کرنے والے، اصول مقرر کرنے والے۔ بعید النظر یا طویل النظر: دور آخر بین۔ قصر النظر: کوتاہ بینی قصیرا لنظر: کوتاہ بین۔ المحکمة ذات النظر: سماعت کی مجاز عدالت۔ مسألة فیها نظر: غیرحل شدہ مسئلہ۔ من له نظر: قابل ذکر شخص، ممتاز شخص، ذمہ دار یا مجاز شخص۔ اخذ بالنظر: نظریں چار ہونا۔ سَارِقَ النظر الیه یا سارقه النظر یا استرقَ النَظَر الیه: کی طرف چوری چھپے دیکھنا، کو پوشیدہ طور پر دیکھنا۔ فی هذا الامر نظرٌ: یہ معاملہ محتاط مطالعہ کا متقاضی ہے، اس معاملہ پرغور کرنا ہوگا۔ قطع النظر عن: کو نظر انداز کرنا، کی پرواہ نہ کرنا، هو تحت نظر فلان: وہ فلاں کی حفاظت میں ہے، فلاں اس کا سرپرست ہے۔ عدیمُ النظر: بے مثل، بے نظیر، منفرد، بے مثال، فقید المثال۔ ناظُور: فیلڈ گلاس field glass۔ منظر عام: عام منظر، مناظر طبیعیة: خشکی کے منظر۔ مَنْظَرہ: خشکی کا منظر، منظر، نظارہ، سیر بین (panorama)، نگہبانی کا برج، رصدگاہ، مہمان کا کمرہ، کمرہ استقبال، دیوان خانہ، بیٹھک۔ مِنظَر: عینک، چشمہ، دوربین، چھوٹی دوربین (Spy Glass)۔ مِنظار جمع مَنَاظِیر: دور بین telescope، چھوٹی دوربین (Spy glass)، کلاں نما (magnifying glass) آئینہ۔ نَظِیرَ: کے معاوضہ کے طور پر، کے پیش نظر، کے بدلہ میں، کے عوض، کے بدلے، نظیرَ دفع خمسین ملیما: پچاس ملیم کی ادائیگی پر۔ نظراؤہُ: اس جیسے لوگ، لیس له نظیر، مقطوع النظیر یا منقطع النظیر: بے مثال، بے نظیر۔ مِنْظار مُعَظِّم: کلاں نما Magnifying glass۔ رقب بمنظار اسود: ہر چیز کے تاریک پہلو کو دیکھنا۔ تَنَاظُرٌ: اختلاف رائے، فضول جھگڑا، جھگڑا، لڑائی جھگڑا، حیص بیص۔ علی غیر انتظار: غیرمتوقع طور پر۔ بین ناظریه: اس کی آنکھوں کے سامنے۔ منظور الیه: زیرنگرانی، ماتحت، گماشتہ، کارندہ، متوسل، زیرحمایت شخص، غیر منظور: غیرمرئی، جو نظر نہ آسکے، غیر متوقع، دعوی منظورة: زیرالتواء مقدمہ۔ الشخص المنظور فی امره: وہ شخص جس کا مقدمہ زیرغور ہو۔

نظف: نَظُفَ ـُ نَظَافَةً الشئُ: صاف ستھرا ہونا۔ صفت نظیف م نظیفة جمع نُظَفَاء: کہا جاتا ہے، فلانٌ نظیف السراویل: فلاں شخص پاکدامن ہے۔ فلانٌ نظیف الاخلاق: فلاں مہذب ہے۔ نَظَّفَ الشئَ: کو صاف ستھرا کرنا۔ تَنَظَّفَ الشئُ: صاف ستھرا ہونا۔ ـ الرجُلُ: صاف ستھرا بننا، نیک ہونا۔ اِنْتَظَفَ الفصیلُ مافی ضرع امه: اونٹ کے بچے کا اپنی ماں کا سب دودھ پی جانا۔ اِسْتَنْظَفَ: صاف ستھری (چیز) طلب کرنا۔ ـــ الوالی الخراجَ: سب خراج وصول کرنا۔ ــ فلانٌ الشئَ: سب کا سب لے لینا۔ ـــ الفصیلُ مافی ضرع اُمه: اونٹنی کے بچے کا اپنی ماں کے تھنوں کا سب دودھ پی جانا۔

○ نَظَافَة: صفائی، صفائی پسندی، اَنْظَف: زیادہ صاف نَظِیف: صاف ستھرا، بناسنورا۔ تَنْظِیفُ الأَظْفَار: ناخن تراشنا، ناخنوں کی صفائی۔

نظم: نَظَمَ ـِ نَظْمًا و نِظَامًا اللؤلؤَ ونحوَهُ: موتی پرونا۔ نَظْمُ الشِعْرِ: شعر کہنا۔ ـــ الشئَ الی الشئ: چیز کو چیز سے جوڑنا۔ ـ الامرَ: کو قائم کرنا، برپا کرنا۔ نَظَّمَ اللؤلؤَ والشِعرَ: موتی پرونا، شعر کہنا۔ نَظَّمَ و اَنْظَمَ ت السمکةُ او الدجاجةُ: مچھلی یا مرغی کا انڈوں والی ہونا۔ تَنَظَّمَ الؤلؤُ ونحوهُ: موتی وغیرہ کا لڑی میں پرویا جانا۔ ـــ الامرُ: کام کا درست ہونا۔ تَنَاظَمَ اللؤلؤُ ونحوهُ: موتی وغیرہ کا پرویا جانا۔ ـ ت الصخورُ: چٹانوں کا ایک دوسرے سے ملا ہوا ہونا۔ اِنْتَظَمَ اللؤلؤُ ونحوهُ: موتی وغیرہ کا لڑی میں پرویا جانا۔ ـــ الامر: کام کا درست ہونا۔ ـــ الصیدَ: شکار کو نیزے یا تیر سے چھید دینا۔ ـــ النَظْم (مص): ٹڈی دل، ٹڈیوں کی ایک قطار، نظم کیا ہوا، موزوں کلام، بعض ستارے جیسے (ثریا۔ نطاق الجوزاء والدَبَران: سات سہیلیوں کا جھمکا، پروین، برج ثور میں پانچ ستارے۔) النِظام (مص): طور طریقہ، رواج، طرز عمل، عادت، کہا جاتا ہے: مازال علی نظامٍ واحدٍ: وہ ابھی تک ایک ہی طریقہ پر چل رہا ہے۔ ـ من الرمل: ریت کا ڈھیر۔ من الجراد والنخل ونحوها: ٹڈیوں یا کھجور کے درختوں کی قطار۔ ـــ جمع نُظُم: موتیوں کی لڑی کا دھاگا۔ نظامُ الامر جمع نُظُم و اَنْظِمَة و اَناظیم: دارومدار، نظام، کوبرنیک (فلك): کوپرنیک کا نظریہ کہ زمین اپنے گرد گھومتی ہے اور زمین اور سیارے سورج کے گرد گردش کرتے ہیں۔ جبکہ بطلیموس کے نظریہ کے مطابق سورج اور سیارے اور ستارے زمین کے گرد گردش کرتے ہیں۔ النظامان والأنظامان والأُنْظُومتان جمع اَنَاظِیم من السمکة او الضبة: مچھلی یا چھپکلی میں دم سے کان تک دو سفید دھاریاں۔ العسکر النظامی: منظم اور جنگ کی تربیت حاصل کردہ فوج۔ النَظَّام: بہت پرونے والا۔ النَظِیم: موزوں شعر وغیرہ۔ الأُنْظَام: لڑی کا دھاگا، مچھلی یا چھپکلی کی انڈے دانی میں انڈوں کی قطار، ریتلی پہاڑیوں کی قطار، المَنْظِم جمع مَنَاظِم: ترتیب دینے کی جگہ۔ المنظوم (مفع شعر)۔

○ نَظَمَ ـِ نَظْمًا ونظامًا ونَظَّمَ ہ: موتی پرونا، کو ترتیب سے رکھنا، کو قرینے یا سلیقے سے لگانا، کی صف بندی کرنا، کو ترتیب دینا، کی درجہ بندی کرنا، کو مسل میں

لگانا، کا سر ٹھیک کرنا، کو تیار کرنا، کو ٹھیک کرنا، کی تصحیح کرنا، کو یکجا کرنا، کو ٹولیوں میں ٹولی بنانا، ٹولیوں میں بانٹنا، کو اکٹھا کرنا (کمی وغیرہ) پوری کرنا، کو منظم کرنا، کو شاندار طریقے سے کرنا، شعر کہنا، کو ترتیب دینا، سنوارنا، موزوں کرنا، نظم کرنا، شعر لکھنا۔ تَنَظَّمَ و تَنَاظَمَ: پرویا جانا۔ ترتیب پانا، اچھی ترتیب میں ہونا، اچھی طرح منظم ہونا۔ انتظم بمعنی تَنَظَّمَ و تناظَمَ نیز اِنْتَظَمَ: درجہ بندی میں ہونا۔ ـــ فی: سے ملحق ہونا، کسی تنظیم میں شامل ہونا۔ ہ/ھ: میں بھر جانا، میں سرایت کرنا، میں رچ بس جانا، میں پھیل جانا، ـــ ہ: پر غالب آنا، کو زیر کرنا، پر قابو پانا، پر قبضہ کرنا۔

نظم: ترتیب، انتظام، نظام، طریق، طرز، دستور، رواج، تنظیم، موتیوں کی لڑی، نظم، منظوم چیز، موزوں کلام، شعر گوئی، اشعار نظام جمع نظامات و نُظُم وأنظِمَة: مناسب انتظام، باقاعدگی، مطابقت، موافقت، موزونیت، التزام، باضابطہ بنیادی ڈھانچہ، تنظیم، ترتیب، طریقہ، اسلوب، قاعدہ، نظام، تحریری قانون، قاعدہ، قانون، ضابطوں اور قاعدوں کا نظام، على هذا النظام: اس طرح۔ نظام الاجانب: غیر ملکی حیثیت۔ نظام الاحوال الشخصية: انفرادی، نجی یا ذاتی تحریری قانون، نظام أساسي: (بنیادی) آئینی قانون، آئین، دستور، نظام اقتصادي: معاشی نظام۔ نظام البادية: زرعی نظام۔ نظام البوليس والادارة: پولیس اور انتظامی نظام۔ نظام جوازات السفر: پاسپورٹ سسٹم، نظام الحياة: طرز زندگی۔ النظام الرأسمالي: سرمایہ دارانہ معاشی نظام۔ النظام العام: عام نظم و ضبط۔ نظام المرور: آمد و رفت (ٹریفک) کے قوانین۔ نِظامي: پرامن، باقاعدہ، عام طریقے کے مطابق، منظم، باقاعدہ (فوج)، تنظيم: ترتیب، دوبارہ ہم آہنگی، دوبارہ تنظیم، اصلاح، کنٹرول، قاعدہ، ترتیب۔ فوج کا فن، مصافیات، تدبیر، سڑک کی تعمیر، تنظيم المرور: ٹریفک کنٹرول، اعادة التنظيم: دوبارہ تنظیم، انتظام، ترتیب، باقاعدگی، باضابطگی، باقاعدہ ترتیب، بانتظام: باقاعدہ، مقررہ، بالترتیب، باضابطہ، دانستہ، بالمقصد، درست، عام، ناظم: ترتیب دینے والا، تنظیم کرنے والا، قرینہ سے لگانے والا، ضابط، حرکت کو منظم رکھنے والا، شعر کہنے والا، نظم کرنے والا، شاعر جمع نواظِم: دریا پر بنایا جانے والا بند، پشتہ، منظوم: ترتیب دیا ہوا، بالترتیب، باضابطہ، باقرینہ، صاف ستھرا، وزن اور بحر میں کہا ہوا، شاعرانہ، نظم، منظومات: اشعار، شعری تخلیقات۔ منظومة: نظم میں لکھا ہوا مقالہ، پند آموز نظم، قطار، صف، درجہ، عہدہ۔ مُنَظِّم: ترتیب دینے والا، تنظیم کرنے والا، ترقی دینے والا، ضامن، جيش مُنَظَّم: باقاعدہ فوج، غير مُنَظَّم: بے قاعدہ۔ مُنَظَّمة جمع مُنَظَّمات: تنظیم، منظمة التغذية و الزراعة: خوراک اور زراعت کی انجمن، F.A.O (Food and Agriculture Orgenization)۔ مُنتَظِم: باقاعدہ، یکساں، ایک سا، لگاتار متواتر، مسلسل، موجات منتظمة: یکساں لہریں۔

نعّ: ۱۔ النعّ: کمزور مرد، النُعاع واحد نُعَاعة: نرم و نازک گھاس، نبات۔

۲۔ نَعْنَعَ لِسَانُ فلانٍ: کی زبان میں ہکلا پن ہونا۔ تَنَعْنَعَ الشيءُ: مضطرب ہونا، لڑکھڑانا، ڈگمگانا، ـــ عنه: سے دور ہونا، النَعْنَع واحد نَعْنَعة (ن): پودینہ۔ النُعْنُعَة: جانور کا پوٹا۔ النَعْنَاع واحد نَعْنَاعة (ن): پودینہ۔ النَعْنُوع: تازہ، نرم، لطیف۔ ولدٌ نعنوع: نرم و نازک لڑکا۔ بنت نَعْنُوعة: نرم و نازک لڑکی۔

نعب: نَعَبَ ـِ نَعْبًا و نُعَابًا و نَعِيبًا و نَعَبَانًا و تَنْعَابًا الغرابُ: کوے کا کائیں کائیں کرنا، جدائی سے ڈرانا۔ ـــ المؤذّنُ: موذن کا اپنی گردن لمبی کر کے اذان دینا۔ ـــ نَعَبَاتِ الابلُ: اونٹوں کا چلتے ہوئے گردنیں دراز کرنا۔ النَعْب مص۔ ريحٌ نعبٌ: تیز ہوا۔ ناقةٌ ناعِبَةٌ جمع نَوَاعِب و نُعُوبٌ جمع نُعُب: تیز رفتار اونٹنی۔ النَعّاب: مبالغے کا صیغہ (ح) کوے کا بچہ۔ ناقةٌ نعّابة: تیز رفتار اونٹنی۔ المِنعَب و المُنعِب: تیز رفتار اونٹنی، تیز رفتار گھوڑا جو کوے کی طرح اپنی گردن دراز کرتا ہے۔ چلانے والا بے وقوف۔

نعّاب: کائیں کائیں کرنے والا، منحوس، بدشگونی دینے والا۔

نعت: نَعَتَ ـَ نَعْتًاهُ: کی تعریف کرنا، کو بیان کرنا۔ ـــ الكلمة: لفظ کی صفت لانا۔ نَعِتَ ـَ نَعْتًا: اچھی صفات دکھانا۔ نَعُتَ ـُ نُعَاتَةً الرجلُ: پیدائش سے ہی اچھی صفات والا ہونا۔ ـــ الفرسُ: گھوڑے کا تیز رفتار ہونا۔ انْعَتَ الرجلُ: خوبصورت چہرے والا ہونا، اچھے اخلاق والا ہونا۔ تَنَعَّتَ الشيءَ: کا وصف بیان کرنا۔ تَنَاعَتَ هُ الناسُ: لوگوں کا کسی کی تعریف کرنا۔ اِنْتَعَتَ هُ: کی تعریف کرنا۔ ـــ ت المرأةُ بالجمال: عورت کا خوبصورتی سے متصف ہونا۔ اِسْتَنْعَتَ هُ الشيءَ: سے چیز بیان کرنے کی درخواست کرنا۔ النَعْت (مص) جمع نُعُوت: صفت ـــ والنَعْتَة والنَعِيت و النَعِيتَة و المُنْتَعِت مِن الخيل: گھوڑ دوڑ میں سبقت لیجانے والا گھوڑا۔ شيءٌ نَعْتٌ: بہت عمدہ چیز، هو نُعْتَةٌ: وہ بہت اونچا یا خوبصورت ہے۔

نَعَتَ ـَ نَعْتًا ہ/ ھ: کا ذکر کرنا، کو بیان کرنا، کی خاصیت بیان کرنا، کا امتیازی وصف بیان کرنا۔ ـــ ھ: کی صفت ہونا۔ نَعْت: بیان، وصف، خوبی، سیرت، یا خصلت نگاری، جمع نُعُوت: خصوصیت، خاصیت، وصف، خصلت، صفت، خاصہ، گن، طبعی خصوصیت، نمایاں صفت، فطرت، خو، عادت، توصیحی، تعریفی اور صفت سے متصف کرنے والا لفظ صفت، وصف، خاصہ، لقب، نام۔

نعث: ۱۔ نَعَثَ ـَ نَعْثًا و انْتَعَثَ الشيءَ: کو لینا۔ أَنْعَثَ في مالِه: مال میں فضول خرچی کرنا، مال کو بے جا صرف کرنا۔ ـــ الرجلُ: سفر کیلئے سامان لینا۔ ـــ القومُ: کام میں جدوجہد کرنا۔

۲۔ نَعْثَلَ الشيءَ: کو جمع کرنا۔ ـــ الفرسُ في جريه: تیز دوڑنے سے گھوڑے کا پاؤں پر بیٹھ جانا۔ النَعْثَل: بے وقوف بوڑھا۔ (ح) بزبجو۔ النَعْثَة: حماقت، بوڑھے کی چال۔

نعج: نَعَجَ ـُ نُعُجًا و نُعُوجًا اللونُ: رنگ کا خالص سفید ہونا۔ نَعِجَ ـَ نَعَجًا و نُعُوجًا اللونُ: رنگ کا خالص سفید ہونا۔ ـــ نَعَجًا البعيرُ: اونٹ کا موٹا ہونا۔ ـــ الرجلُ: بھیڑ کا گوشت کھا کر بدہضمی میں مبتلا ہونا، صفت نَعِج۔ انْعَجَ القومُ: موٹے اونٹوں والے ہونا۔ النَعَج (مص): خالص سفیدی۔ النَعْجَة جمع نِعاج و نَعَجات (ح): بھیڑ۔ الناعِجة جمع نَوَاعِج من النساء او النون: سفید رنگ عورت یا اونٹنی۔

۲۔ نَعَجَ ـَ نُعُجًا و نُعُوجَات الناقةُ في سيرها: اونٹنی کا تیز دوڑنا۔ ناقةٌ ناعِجَةٌ جمع نَوَاعِج: تیز رفتاری اونٹنی جس پر بیٹھ کر جنگلی بھیڑوں کا شکار کیا جائے۔ ارضٌ ناعِجَة: نرم زمین، نِعَاج الرمل: گائے۔

نعر: ۱۔ نَعَرَ ـَ نَعِيرًا و نُعَارًا الرجلُ: خراٹے لینا۔ ـــ العِرقُ بالدم: رگ سے خون پھوٹ نکلنا، کہا جاتا ہے: نَعَرَ فلانٌ في قفا الإفلاس: وہ امیر ہو گیا، الناعِر فا: کہا جاتا ہے: كلما نعر بهم ناعرٌ اتبعوه: جب بھی کسی نے انہیں چیخ چیخ کر فساد کی طرف دوڑنے کیلئے پکارا وہ اس کے پیچھے چل پڑے۔ الناعُور: رگ یا زخم جس سے خون پھوٹ کر نکل رہا ہو، چکی کا پاٹ۔ ـــ والناعُورة جمع نَوَاعِير: رہٹ۔ النَعْرة جمع نَعَرات: نعر کا اسم مرۃ۔ تحتنوں

سے آواز نکلنا نعرۃُ النجم: ہوا کا جھونکا اور گرمی کی شدت جو طلوع ثریا کے وقت ہوتی ہے۔ النُّعَرَۃ والنُّعَرۃ جمع نُعَر و نُعَرات: ناک، نتھنا۔ النَّعّارم نَعّارَۃ: چیخنے والا، شور مچانے والا۔ (ح) ایک قسم کا پرندہ، رگ یا زخم جس سے خون پھوٹ نکلے۔ النَّعّارَۃ: دستے والا مٹی کا لوٹا۔ امرأۃ نعّارۃ: شور مچانے والی بدزبان عورت۔ النَّعُور: رگ یا زخم جس سے خون پھٹ کر نکل رہا ہو۔ النَّعِیر (مص) لڑائی وغیرہ کی چیخ و پکار۔

۲۔ نَعَرَ ـ نُعُرًا فی البلاد: ملک میں جانا۔ ـــ القومُ: جوش میں آنا، جمع ہونا۔ ـــ إلی فلان: کے پاس آنا، کہا جاتا ہے: من این نعرتَ الینا؟: تم کہاں سے ہمارے پاس آئے؟ ـــ فی الامر: کسی کام کیلئے اٹھنا، کوشش کرنا۔ ـــ الرجلُ: مخالفت کرنا، انکار کرنا۔ نَعِرَ ـــ نَعَرًا الحمارُ او الفرسُ: گدھے یا گھوڑے کی ناک میں مکھی گھس جانا اور اس کا بےچین ہونا۔ صفت نَعِر، نَعَرَ السہمُ: تیر کی سیدھ دیکھنے کے لئے اسے ناخن پر گھمانا۔ أنْعَرَ الاراکُ: درخت پیلو کا پھلدار ہونا۔ النَّعِرم نَعِرَۃ: ایک جگہ نہ ٹھہرنے والا۔ ـــ النُّعَرۃ: تکبر، غرور، مہتم بالشان کام۔ النُّعَرۃ: مندرجہ بالا معنی۔ ـــ جمع نُعَر و نُعَرات: ہوا جو ناک میں داخل ہو کر اسے ہلائے۔ (ح) ایک قسم کی بڑی مکھی نیلے رنگ کی جو جانوروں پر گر کر انہیں تکلیف پہنچاتی ہے اور گھوڑوں اور گدھوں کی ناکوں میں گھس کر ایذا دیتی ہے۔ پیلو کے درخت کا پھل۔ النَّعّارم نَعّارۃ: باغی، فتنہ انگیز۔ النَّعُور من الریاح: ہوا جو گرمی میں اچانک سردی اور سردی میں گرمی لے آئے۔ نِیَّۃٌ نَعُورٌ: دور کی نیت۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ نَعِیرُ الہمّ: فلاں شخص جو پیش از وقت منصوبے باندھنے والا ہے۔

○ نَعَرَ ـــ نَعِیرًا و نُعارًا: غرانا، چیخنا، چلانا، دھاڑنا، چنگھاڑنا، گرجنا، ڈکرانا، جاں فشانی سے کام کرنا (زخم سے) خون پھوٹ نکلنا۔ نَعْرَۃ: شور، شور و غل، شور و غوغا، گرج، دھاڑ۔ نُعْرَۃ: ناک۔ نُعَرَۃ: جمع نُعَرات و نُعَر: گھوڑوں کو تنگ کرنے والی مکھی، بڑ مکھی، گٹھو مکھی۔ نَعرۃ و نُعَرۃ جمع نعرات: غرور، کبر، نخوت، اکڑ، اکڑفوں، ہیکڑی، خود پسندی، فخر و مباہات، فخر و ناز۔ نعرۃ إقلیمیۃ: جنگجویانہ وطن پرستی۔ نَعّار: شور مچانے والا، گڑبڑ والا، گلا پھاڑ پھاڑ کر کہنے والا، تحریک میں حصہ لینے والا، بھیڑ کو برانگیختہ کرنے والا۔ نَعِیر: شور، شور و غل، شور و غوغاء، چلانا، ڈکارنے والا، گائے کی آواز نکالنے والا، ڈکرانے والا۔ نَعّارۃ: مٹی کا لوٹا۔

برتن۔ ناعُور: رگ یا زخم سے خون کا پھوٹ نکلنا۔

نعس: نَعَسَ ـــ نُعَاسًا الرجلُ: اونگھنا صفت ناعِس جمع نُعَّس م ناعِسَۃ جمع ناعِسات و نَواعِس۔ ـــ جسمُہُ او رأیُہُ: جسم یا رائے کا کمزور ہونا۔ ـــ ت السوقُ: بازار کا ٹھنڈا یا ماند پڑنا، کساد بازاری ہونا۔ أنْعَسَ ہُ: کو سلانا۔ ـــ فلانٌ: سست بیٹوں والا ہونا۔ تناعَسَ: سونے یا اونگھنے کا بہانہ کرنا۔ ـــ البرقُ بجلی کا سست ہونا۔ ـــ السوقُ: بازار کا ٹھنڈا یا ماند پڑنا۔ النُّعاس: اونگھ، حواس کی سستی۔ پہلی نیند۔ النَّعسان م نَعْسَی: اونگھنے والا امرأۃٌ نَعّاسۃ و نَعُوسٌ: اونگھنے والی عورت۔

نعش: نَعَشَ ـــ نَعْشًاہُ اللّٰہُ: کو اللہ تعالیٰ کا بلند کرنا، اٹھانا، ہلاکت سے بچانا، فقیری کے بعد دولت مندی نصیب کرنا۔ ـــ الربیعُ الناسَ: فصل ربیع کا لوگوں کو خوشحال کرنا، زندہ کرنا۔ ـــ المیتَ: میت کا ذکر جمیل کرنا۔ ـــ طَرْفَہُ: کو نگاہ اٹھا کر دیکھنا۔ ـــ الشجرۃَ: جھکے ہوئے درخت کو سیدھا کرنا۔ نُعِشَ: تابوت پر اٹھایا جانا صفت منعوش۔ ـــ فلانٌ: پھسلنے کے بعد اٹھایا جانا۔ نَعَّشَ ہُ اللّٰہُ: کو اللہ کا بلند کرنا، اٹھانا۔ ـــ فلانٌ فلانًا: کو نَعَشَكَ اللّٰہ من عثرتك کہنا۔ یعنی اللہ تجھے پھسلنے کے بعد اٹھائے انْعَشَ ہُ اللّٰہُ: کو اللہ کا بلند کرنا، اٹھانا۔ إنْتَعَشَ: سستی کے بعد چست ہونا، سر اٹھانا۔ ـــ من سقطتہ: گرنے کے بعد اٹھنا۔ إستَنْعَشَ: سستی کے بعد چست ہونا۔ النَّعْش (مص) بقا، وہ چارپائی جس پر بادشاہ کو بیمار ہونے کے بعد اٹھاتے تھے، تابوت۔ بناتُ نَعْشٍ الکُبرٰی (فلك) قطب شمالی کے رخ دیکھے جانے والے سات ستارے، ان کے قریب سات اور ستارے ہیں جنہیں بنات النعش الصغری کہا جاتا ہے۔ جو ستارا بڑا دکھایا جاتا ہے قطبی ستارہ ہے جس سے قطب شمالی کی طرف رہنمائی کی جاتی ہے۔

○ نَعَشَ ـــ نَعْشًا و نَعَّشَ و أنْعَشَ: اٹھانا، ہوش میں لانا، تازہ کرنا، پھر سے پیدا کرنا ـــ ہ: (کی یاد) تازہ کرنا، میں جان ڈال دینا، کو تقویت پہنچانا، کی ہمت بندھانا، کو جوش دلانا، کو جگانا، اٹھانا، ابھارنا، ہوشیار کرنا، میں تحریک پیدا کرنا، ہیجان پیدا کرنا۔ إنْتَعَشَ: گرنے سے اٹھنا، صحت یاب ہونا، تازہ دم ہونا، تقویت پانا، نئی زندگی پانا۔ نَعْش: تابوت، بنات نعش الصغری: دب اصغر۔ بنات نعش الکبری: دب اکبر۔ نَعْشَۃُ الموت: موت کا گیت، ہنس کا آخری نغمہ۔ انعاش اقتصادی: اقتصادی قیمت میں اضافہ کرنا۔ انتعاش: پھر شاداب ہو کر پھوٹنا، حیات نو، جان ڈالنا، جذبہ، جوش، تقویت پہنچانا، ہیجان، تحریک، تر و تازگی، آسودگی، تفریح۔ مُنْعِش: حرکت پیدا کرنے والا، جان ڈالنے والا، زندہ کرنے والا، تازہ دم کرنے والا، شاداب کرنے والا، تقویت پہنچانے والا۔ شفا بخش، قوت بخش، مقوی (دوا)۔

نعص: نَعَصَ ـــ نَعْصًا الشیءَ: کو حرکت دینا۔ ـــ الجرادُ الارضَ: ٹڈیوں کا نباتات کھا جانا۔ نَعِصَ ـــ نَعَصًا: جھکنا۔ إنتَعَصَ: حرکت کرنا۔ ـــ الرجلُ: گرنے کے بعد اٹھنا، غضبناک ہونا۔ الناعِصَۃ: معاونین و مددگار۔

نعط: أنْعَطَ الآکِلُ: کھانے والے کا آدھا لقمہ کھانا اور آدھا ڈال دینا۔ النُّعُط واحد ناعِط: کھانے اور داد و دہش میں بدتمیز لوگ۔

○ نَعَظَ ـ نَعْظًا و نَعَظًا و نُعُوظًا: (آلہ تناسل کا) سیدھا کھڑا ہونا۔ أنْعَظَ: جنسی طور پر مشتعل ہونا۔ ناعُوظ: جنسی خواہش برانگیختہ کرنے والا، جنسی طور پر ہیجان پیدا کرنے والا، جنسی محرک، نشاط انگیز، شہوت انگیز۔

نعف: ناعَفَ مُناعَفَۃً ہ: دو راستوں میں چل کر ایک دوسرے سے سبقت کرنے کی کوشش کرنا۔ ـــ ہُ الطریقَ: کا راستہ روکنا، کو سے باز رکھنا۔ أنْعَفَ: بلند جگہ بیٹھنا۔ إنْتَعَفَ: بلند جگہ پر چڑھنا۔ ـــ الشیءَ: کو دوسرے کے لئے چھوڑ دینا۔ ـــ لفلان: کے در پے ہونا۔ ـــ الراکِبُ: سوار کا ظاہر ہونا۔ النَّعْف جمع نِعاف: وادی سے بلند اور پہاڑ سے پست ہموار جگہ۔ ـــ من الرملۃ: ریت کا اگلا یا پتلا حصہ۔ النَّعَفَۃ: پاؤں کی پشت پر جوتے کا تسمہ۔ النَّعَفَۃ: گیسو، شملہ، گوشت میں خراب گرہ، کجاوے کے تسمے۔ أذُنٌ ناعِفَۃ و نَعُوفٌ: ڈھیلا کان۔ المُنْتَعَف: سخت اور نرم زمین کے درمیان کی حد۔ اذنٌ مُنْتَعِفَۃ: ڈھیلا کان۔ المَناعِف من الجبال: پہاڑوں کی چوٹیاں

نعق: نَعَقَ ـ نَعْقًا و نَعِیقًا و نُعاقًا و نَعَقانًا الغرابُ: کوے کا کائیں کائیں کرنا۔ ـــ المؤذن: موذن کا بلند آواز سے اذان دینا۔ ـــ الراعی بغنمہ: چرواہے کا اپنی بکریوں کو ڈانٹنا اور للکارنا۔ النَّعّاق: بہت کائیں کائیں کرنے والا۔ الناعِقان (فلك) جوزا کے دو ستارے۔

○ نَعَقَ ـ نَعْقًا و نَعِیقًا: کوے کا کائیں کائیں کرنا۔ (بھیڑ کا) بھیں بھیں یا میں میں کرنا۔ چیخنا، چلانا، خوف یا غصے سے چلا اٹھنا۔ کلُّ ناعِقٍ و ناعِرٍ: ہر

فیہ النکایۃ: کو سختی سے گھیر لینا، نرغے میں لینا، کا محاصرہ کرنا، پر ٹوٹ پڑنا، سے سختی کا سلوک کرنا، سے برتاؤ میں ہمدردی، کو قریب نہ پھٹکنے دینا۔ اَنْکیٰ: بدتر، زیادہ نقصان دہ، زیادہ مضر، زیادہ ضرر رساں، زیادہ سختی سے تکلیف پہنچانے والا یا زیادہ سختی، جذبات کو ٹھیس پہنچانے والا۔

نل: النُلُل: کمزور بوڑھا۔

نمّ: ا۔ نَمَّ ـِـُـ نَمًّا الحدیثَ چغل خوری کرنا۔ ـــ الحدیثُ بات ظاہر ہونا۔ ـــ الشیءُ: کی خوشبو پھیلنا۔ ـــ ت الریحُ ہوا کا خوشبو یا زندگی کی حرکت لانا۔ ـــ بین الناس: لوگوں کو بھڑکانا۔ ـــ الکلام: کلام کو جھوٹ سے آراستہ کرنا۔ النامّ جمع نُمّام: فا۔ النامّۃ: نامّ کا مونث۔ حرکت، حس، زندگی، جان، کہا جاتا ہے: اَسکتَ اللّٰہُ نامّتَہٗ: اللہ تعالیٰ نے اسے موت سے ہمکنار کیا۔ النَمُّ (مص) جمع نَمُّون وانمّاء ونُمّ چغلخور۔ النَمّۃ نم کا اسم مرۃ۔ نمّا مونث، کہا جاتا ہے۔ سمعتُ نمّتَہٗ میں نے اس کی آواز سنی۔ النِمّۃ نم کا اسم نوع۔ النمم چغلخوری۔ النمام واحد نمامۃ چغلخور (ن) ایک خوشبودار پودہ۔ النموم: چغلخور۔ النُمّیّ دشمنی، خیانت۔ عیب۔ (کہا جاتا ہے: ما فی الدار نُمّی: گھر میں کوئی نہیں) طبیعت، انسان کا جوہر اور اس کی اصل۔ نُمّیُّ الرجُل مرد کی طبع۔ النُمّیّۃ: نُمّی کا واحد۔ طبیعت۔ النمیم و النمیمۃ جمع نمائم چغلخوری، حرکت، لکھنے کی آواز، لکھائی۔ گفتگو کی بھنبھناہٹ۔ المِنَمّ: چغلخور۔

۲۔ النَمّۃ: سیاہی میں سفیدی یا سفیدی میں سیاہی کی جھلک یا چمک۔ النِمّۃ جوں النُمّیّۃ فاختہ۔

۳۔ نَمْنَمَ کو مزین و منقش کرنا۔ ـــ ت الریحُ الرملَ او الماءَ ہوا کا ریت یا پانی کو دھاریدار بنانا۔ کتابۃً: کتاب (کا خط) باریک لکھنا۔ النِمْنِم: ریت یا پانی پر ہوا کی بنائی ہوئی دھاری۔ ـــ والنُمْنُم: واحد نِمْنِمۃ و نُمْنُمۃ جوانوں کے ناخنوں پر کی سفیدی۔ النُمْنُمۃ (ف ج) ایک صفحہ پر یا ہاتھ سے لکھی ہوئی کتاب کے کسی صفحہ پر عمدہ تصویر کشی۔ النِمْنِیم: مٹی یا پانی پر ہوا کی بنائی ہوئی دھاری۔ المُنَمْنَم نقش دار کتاب۔ ـــ عند العامۃ عمدہ اور چھوٹی سوزن کاری کیا ہوا۔ ثوبٌ مُنَمْنَم دھاریدار اور نقش دار کپڑا۔ نبتٌ مُنَمْنَم آپس میں الجھی ہوئی نباتات۔ کتابٌ مُنَمْنَم: منقش کتاب۔ ناقۃ مُنَمْنَمۃ فربہ اونٹنی۔ وجہٌ مُنَمْنَم تیکھے نقوش والا چہرہ۔ جاریۃٌ مُنَمْنَمۃ تیکھے نقوش والی لڑکی۔ المُنَمْنِم: تصویر کشی کرنے والا۔ المُنَمْنِمۃ (ف ج) نقش و نگار (صفحہ یا ہاتھ کی لکھی ہوئی کتاب کے)

○ نَمّ ـِـُـ عن / علی: کو ظاہر کرنا، افشا کرنا، دکھانا، کا ثبوت ہونا، پر دلالت کرنا۔ ـــ عن: کی گواہی دینا۔ ـــ ہ علی ن کے بارے میں ہتک آمیز انداز میں کسی بات کی اطلاع دینا۔ ـــ بین: کے مابین اختلاف رائے، ان بن، نزاع یا نا اتفاقی کا بیج بونا۔ نَمّ: بہتان، تہمت، اتہام، افترا، افترا پردازی، بہتان تراشی، جمع نَمُّون وانمّاء چغلخور، بدگو، مفتری، تہمت تراش، بدنام کرنے والا، بدنامی کی باتیں پھیلانے والا، طوفان اٹھانے والا۔ نِمّۃ: جوئیں ڈینگر، چلوا۔ نَمّام: پودینہ کی ایک قسم، تہمت تراش، مفتری، بدنام کرنے والا، طوفان کھڑا کرنے والا۔ نَمیمۃ جمع نَمائم: بہتان، تہمت، اتہام، رسوائی، ہتک، ازالہ حیثیت عرفی، افتراء، بدگوئی۔ نامّۃ ہل چل، کھلبلی۔ زندگی، سرگرمی، تگ و دو، دوڑ دھوپ۔ مُنَمْنَمۃ: چھوٹی تصویر، چھوٹی مورتی، مختصر تصویروں کی نقاشی، چھوٹے پیمانہ کی مختصر تصویر یا نقشہ۔

نما: النمء والنماء چھوٹی چھوٹی جوئیں۔

نمر: ا۔ نَمَرَ ـُـ نَمْرًا فی الجبل پہاڑ پر چڑھنا۔

۲۔ نَمِرَ ـــ نَمَرًا الرجُلُ غضبناک و بدخلق ہونا۔ ـــ السحابُ بادل کا چیتے کے رنگ کا ہو جانا۔ نَمَّرَ تَنْمِیرًا غضبناک ہونا، بدخلق ہونا۔ و وجہَہٗ: چہرے کو ترش رو کر دینا، ناک بھوں چڑھانا، تیوری چڑھانا۔ تنمّر غضبناک ہونا، بدخلق ہونا۔ رنگ یا خلق میں چیتے کی طرح ہونا، دھمکی دیتے وقت آواز بلند کرنا۔ ـــ لفلانٍ پر بگڑنا، خفا ہونا۔ النامِرۃ والنامُورۃ بھیڑیا وغیرہ شکار کرنے کے لئے لوہے کا کانٹا۔ النامُور خون۔ النمِر والنِمْر والنمُر جمع انمُر و انمار و نمُرٌ و نمار و نمارۃ و نُمُور و نُمُورۃ و نُمْر (ح) چیتا۔ اس کی کنیت ابو الأسود و ابو الابرد ہے۔ اور بھی کنیتیں ہیں۔ کہا جاتا ہے: لَبِسَ فلانٌ لفلانٍ جلدَ النمر فلاں نے فلاں کا دل توڑ دیا، وہ اس سے برگشتہ ہو گیا، بیگانہ ہو گیا۔ النُمْرۃ جمع نُمَر زاغ کہا جاتا ہے: بہ نَمِرۃ من غیر لونہ اس پر اس کے رنگ سے مختلف رنگ کا داغ ہے۔ النَمِرۃ جمع نِمر چیتے کی مادہ، ایک دوسرے سے ملے ہوئے بادل کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے۔ جمع نِمار ریشمی شال یا چادر یا کھیس سیاہ سفید دھاریوں والی اون کی چادر، سرخ یا پیلے حاشیہ کی سیاہ چادر، لوہے کا کانٹا جس میں گوشت لگا کر شکار کرتے ہیں۔ سیاہی و سفیدی، الأنمر م نمراء جمع نُمْر سیاہ و سفید داغ والا۔ ـــ من الخیل و النعَم: سفید و سیاہ دھبوں والا گھوڑا اونٹ یا مویشی، مختلف رنگ کے بادل۔ اَسَدٌ انمرُ بھورے اور کالے رنگ کا شیر۔ طیرٌ مُنَمَّر پرندہ جس میں سیاہ نقطے ہوں۔

۳۔ انمَرَ صاف پانی پانا۔ النمِر جمع انمار: صاف ستھرا پانی، بے داغ حسب۔ بہت۔ ـــ من الماء زود ہضم پانی خواہ میٹھا ہو یا نہ ہو۔ النمیر صاف ستھرا پانی، بے داغ حسب (کہا جاتا ہے: ماء نمیر وحَسَبٌ نمیرٌ: صاف پانی۔ بے داغ حسب) بہت۔ ـــ من الماء زود ہضم پانی میٹھا ہو یا نہ ہو۔

۴۔ النُمَر واحد نُمْرۃ (ت) نمبر۔ کہا جاتا ہے نَمَّرَ الدفاترَ: اس نے کاپیوں پر نمبر لگائے۔

۵۔ النُمرُق والنُمرُقۃ والنَمرَق والنُمْرَقۃ والنِمرِق و والنِمرِقۃ چھوٹا تکیہ۔

○ تنمّرَ ل: سے ناراض ہونا، پر غصے ہونا۔ تنمّر چیتا بن جانا، زبان درازی کرنا، اینٹھ کر چلنا، رعب جمانا، تحکمانہ انداز اختیار کرنا۔ نمِر صاف، پاک، صحت بخش (خصوصاً پانی) انمر م نمراء جمع نُمْر دھبے دار، دھاریدار، چیت کبر، لہریے دار۔ نُمرہ و نِمرۃ جمع نُمَر و نِمَر نمبر (Number) تصویر، نقش، مجسمہ، شکل، نقشہ۔ نِمرۃ واحد: بہترین، نہایت عمدہ، اے ون، بہت عمدہ اعلیٰ۔ نمّار جمع نمّارات: نمبر لگانے والا۔ نمبر لگانے والی مشین۔ تاریخ چھاپنے والی مشین۔ تنمیر نمبر لگانا، طریق شمار، گنتی۔ مُنَمَّر: نمبر لگا ہوا، شمار کردہ۔ نمّرَ ہ پر نمبر لگانا، کو ایک نمبر مہیا کرنا۔

نمس ا۔ نَمَسَ ـــ نَمْسًا السرَّ راز کو چھپانا۔ ـــ الرجُلَ: سے چپکے چپکے باتیں کرنا۔ نمّسَ علیہ الامرَ کیلئے معاملہ خلط ملط کرنا۔ پیچیدہ کرنا۔ نامَسَ مُنامَسۃ فلانًا: سے سرگوشی کرنا، سے چپکے چپکے باتیں کرنا۔ ـــ الصائدُ شکاری کا گھات میں بیٹھنا۔ تنمّسَ الامرُ کام کا خلط ملط ہونا، پیچیدہ ہونا، مبہم ہونا۔ ـــ الصائدُ گھات اختیار کرنا۔ اِنَّمَسَ اِنِّماسًا الرجُلُ اپنے آپ کو چھپانا، چھپنا۔ ـــ فی الشیء میں داخل ہونا۔ الناموس جمع نوامیس راز دار کہا جاتا ہے: فلانٌ ناموسُ الامیر فلاں شخص حاکم (امیر) کا راز دان ہے۔ شکاری کی گھات کی جگہ، راہب کا گھر۔ شیر کی ماند، شکاری کا جال، وحی، شریعت۔ ـــ عند العامۃ عزت، کردار۔ الاکبرُ:

جبریل۔ النَّامُوسَۃ: شیر کی ماند۔ المُنَامِس: سرگوشی کرنے والا۔ راز دار۔ ہمراز۔ محرم۔

۲۔ نَمَسَ ـــ نَمْسًا بین القوم: قوم میں فساد ڈالنا۔ نَمِسَ ـــ نَمَسًا السمنُ و کلُّ طیبٍ و دهنٍ: گھی، خوشبو یا تیل وغیرہ کا خراب ہونا۔ صفت نَمِس: نَمَّسَ الشعرُ: بالوں کا چکنائی سے میلا ہونا۔ ـــ السمنُ او الجُبنُ: گھی کا یا پنیر کا بدبودار ہونا صفت۔ مُنَمِّس۔ أَنْمَسَ بین القوم قوم میں فساد ڈالنا۔ النَّامُوس جمع نوامیس: جھوٹا، چغلخور۔ دھوکا فریب، خفیہ حیلہ، حاذق۔ النَّمَس: گھی وخوشبو وغیرہ کی خرابی۔ دودھ اور چربی کی باس۔ النَّمَسَۃ: بدبو۔ النَّمَّاس: چغل خور۔

۳۔ النَّامُوس جمع نوامیس (ح): چیونٹی کی طرح ایک کیڑا۔ مچھر، پشہ۔ النَّامُوسِیَّۃ: مچھردانی۔ النِّمْس جمع نُمُوس (ح): نیولا۔ النَّمَس: واحد نَمَسَۃ: (ح) مرغی کی جوں جو اسے بہت تکلیف دیتی اور بعض اوقات اسے مار ڈالتی ہے۔ الأَنْمَس م نَمْسَاء جمع نُمْس: مٹیالا۔

◯ نَمَسَ ـ نَمْسًا ہ کو پوشیدہ رکھنا، چھپانا۔ ـــ ہ: کو راز کی باتیں کہنا، کو راز دار بنانا، پر بھروسا، اعتبار یا اعتماد کرنا۔ نَامَسَ ہٗ: کو راز کی بات بتانا۔ نِمْس واحد نِمْسَۃ جمع نُمُوس: ایک قسم کا نیولا، راسو، منکس۔ ناموس جمع نوامیس: عیار، چالاک، مکار، حیلہ باز، ہوشیار، فریبی، راز دار، ہمراز، معتمد علیہ (اسم جمع واحد ناموسۃ) مچھر، قانون، شریعت، قاعدہ، عزت، آبرو، نِمْسا والنِمْسا: آسٹریا (Austria) نِمساوی (صفت واسم) آسٹریا کا، آسٹریا کا باشندہ۔

نمش: نَمَشَ ـ نَمْشًا: چغلی کھانا، جھوٹ بولنا۔ ـــ الکلامَ: جھوٹی بات بنانا۔ ـــ الجرادُ الارضَ: ٹڈی کا زمین کی سبزی کو چر جانا۔ ـــ من الارض: زمین سے کچھ اٹھانا۔ ـــ ہٗ: کو منقش کرنا۔ نَمِشَ ـــ نَمَشًا: دھاری دار ہونا صفت أَنْمَش و نَمِش۔ نَمَّشَ فی اذنہ: سے کانا پھوسی کرنا۔ أَنْمَشَ الرجُلُ: چغلخوری کرنا۔ أَنْمَش بینھم: لوگوں میں فساد ڈالنا۔ النَّمْش (مص) چکنی چپڑی بات۔ النَّمَش (مص): جلد کے سفید یا سیاہ نقطے یا داغ دھاری نقش ونگار کے خطوط۔ النَّمِش: دھاری دار۔ سیفٌ غِشٌ: جوہر دار تلوار۔ وجہٌ نَمِش: داغ دھبے والا چہرہ۔ الأَنْمَش م نَمْشاء جمع نُمْش: داغدار، دھبے دار۔ عنزٌ نَمْشَاءُ: داغ دھبے والی بکری۔ رجُلٌ مُنَمِّش: مفسد آدمی۔

◯ نَمِشَ ـ نَمَشًا: داغ دھبے دار ہونا۔ نَمَش (اسم جمع، واحد نَمَشَۃ: ہلکے بھورے داغ، جھائیاں، نَمِش: داغ دار، دھبے دار۔ جھائیوں والا۔ أَنْمَش م نَمْشَاء جمع نُمْش: ہلکا بھورا داغدار، دھبے دار، جھائیوں دار۔

نمص: ۱۔ نَمَصَ ـ نَمْصًا الشعرَ او النبتَ: بال یا پودے اکھیڑنا۔ نَمَّصَ تَنْمِیصًا و تنماصًا الشعرَ: بال اکھیڑنا۔ أَنْمَصَ النبتُ: پودوں کا جانوروں کے چرنے کے بعد دوبارہ اگ آنا۔ تَنَمَّصَتِ الماشیۃُ: مویشی کا پہلی سبزی چرنا۔ ـــ ت المرأۃُ: عورت کا پیشانی کے بال اکھیڑنے کے لئے ان کو پکڑنا۔ النَّمَص: بالوں کی نرمی وملائمت۔ چھوٹے چھوٹے پر، ابتدائی پودے۔ سبزہ۔ ایک قسم کی نرم گھاس جس سے طباق اور خوان پوش بناتے ہیں۔ النَّمِیص: اکھیڑے ہوئے بال۔ ـــ من النبت: سبزی جو مویشی کے چرنے کے بعد چھوٹے یا مویشی اسے منہ سے اکھیڑے۔ المِنْمَص و المِنْمَاص موچنا۔

۲۔ النِّمَاص: سوئی کا دھاگہ۔ النُّمَاص: جمع نُمُص وأَنْمِصَہ: مہینہ۔

نمط: نَمَّطَ تنمیطاً لفلان الشئَ و علی الشئ: کی چیز کی طرف رہنمائی کرنا، کو چیز کی طرف لیجانا۔ کو کسی چیز کا راستہ دکھانا۔ أَنْمَطَ لہٗ العطاءَ: کو تھوڑی بخشش دینا۔ النَّمَط: لوگوں کی جماعت جن کا معاملہ ایک ہو ـــ جمع أنماط ونماط۔ نسبت کیلئے أنماطِیّ ونَمَطِیّ: غالیچہ، ٹوکرے جیسی چیز۔ ہودج پر ڈالنے کا اونی کپڑا۔ طریقہ، راستہ، نوع، کہا جاتا ہے: ھذا من نمط ھذا: یہ اس نوع کا ہے۔ یہ اس طریقہ پر ہے۔ ما عندہ نمط من العلم: اس کے پاس علم کی کوئی قسم نہیں۔ الأَنْمَط طریقہ۔

◯ علی نَمَطٍ: کے طریقہ، انداز یا اسلوب پر۔ علی ھذا النَّمَط: اس طور پر، اس طرح پر، اس طریقہ پر، حدیثُ النمط: نئے فیشن کا، نئے رواج کا، نئی وضع قطع کا، موجودہ زمانے کا، عصر حاضر کا، جدید۔ عتیق النمط: پرانے فیشن، رواج یا وضع قطع کا، جس کا رواج نہ رہا ہو، دقیانوسی۔ ھم علی نمط واحد: وہ سب ایک جیسے ہیں۔ وہ ایک ہی قسم کے ہیں۔ نَمَطِی: رسمی، ظاہری، رسمی، ضابطے کا، سخت، بے لوچ، تصنع بھرا۔

نمغ: النَّمَغَۃ: پہاڑ کی چوٹی، مال کی کثرت، قوم کے چیدہ، برگزیدہ، منتخب ممتاز یا درمیانے لوگ۔ پیدائش کے موقع پر بچے کی برآمد ہونے والی چندیا النَّمَّاغَۃ: سر کا بالائی حصہ، بچہ کا نرم حرکت کرتا ہوا تالو یا چندیا۔

نمق: ۱۔ نَمَقَ ـــ نَمْقًا الکتابَ: کتاب لکھنا۔ نَمَّقَ الکِتَابَ: کتاب کو خوبصورت لکھنا۔ ـــ الجلدَ: کھال کو منقش کرنا۔ النَّمَق: کتاب۔ نَمَقُ الطریقِ: سڑک کا درمیانی حصہ۔ ثوبٌ نَمِیقٌ: منقش کپڑا۔ التَّنْمِیق: آرائش۔ المُنَمَّق: آراستہ جگہ۔ ثوبٌ مُنَمَّق: منقش کپڑا۔ مکان مُنَمَّقٌ: آراستہ جگہ۔ المُنَمِّق: خانہ آرا، ماہر آرائش، جس کا پیشہ مکانوں کو آراستہ کرنا ہو۔

۲۔ نَمَقَ ـ نَمْقًا عینَ فلان: کی آنکھ پر تھپڑ مارنا۔

۳۔ أَنْمَقَتِ النخلۃُ: کھجور کے درخت کا بے گٹھلی کھجوروں والا ہونا۔

۴۔ النَّمَقَۃ: بدبو۔

◯ نَمَّقَ ہ کو سجانا، کی تزئین کرنا، آراستہ کرنا، آراستہ پیراستہ کرنا، مزین کرنا، کی زیبائش کرنا، کو خوبصورت یا خوشنما بنانا، کو خوبصورت اور بہت اونچے طرز سے لکھنا، متن لکھنا، ترتیب دینا۔ تَنْمِیق تزیائش، سجاوٹ، تزئین، آرائش، تمجید، تنویر، سربلندی، سرفرازی۔ توقیر و ترقی (صناع بدائع سے) تفصیلی تزئین، (متن کی) تحریر جو خوبصورت انداز سے لکھی گئی ہو۔ مُنَمَّق سجایا ہوا، آراستہ پیراستہ، خوبصورت، شاندار، عمدہ پیرایہ میں، مرصع، صناع بدائع سے بھرا ہوا (متن، زبان)۔

نمل: ۱۔ نَمَلَ ـ نَمْلًا ونَمِلَ ـ نَمَلًا وأَنْمَلَ چغلی کھانا۔ النَّامِل (فا) چغلخور۔ النَّامِلَۃ: مونث النامل۔ النَّمِل چغلخور۔ النَّمْلَۃ جھوٹ۔ (نون کی تثلیث کے ساتھ) چغلوری۔ النَّمَّال چغلخور۔ النَّمِیلَۃ چغلخوری۔ المُنْمَل والمُنْمِل چغلخور۔

۲۔ نَمَلَ ـ نَمْلاً فی الشجر درخت پر چڑھنا۔ نَمِلَ ـــ نَمَلاتْ یدُہٗ: کے ہاتھ کا سن ہونا۔ ـــ نَمَلاً وأَنْمَلَ فی الشجر درخت پر چڑھنا۔ تَنَمَّلَ القومُ: حرکت کرنا، بعض کا بعض میں گھسنا۔ النَّامِلَۃ: عام چلتا ہوا راستہ۔ النَّمْل پہلو کی پھنسیاں۔ ـــ والنَّمْلُ واحد نَمْلَۃ ونُمُلَۃ: (مذکر و مونث کیلئے) جمع نِمَال (ح) چیونٹی۔ النَّمِل چغل خور۔ بہت چیونٹیوں والی (جگہ)۔ کہا جاتا ہے: مکانٌ نَمِلٌ وارض نَمِلَۃ: بہت چیونٹیوں والی جگہ، بہت چیونٹیوں والی زمین۔ فرسٌ نَمِلٌ او نَمِلُ القوائم: شوخ گھوڑا۔ جو نچلا کھڑا نہ رہے۔ رجُلٌ نَمِلٌ او نَمِلُ الاصابعِ: پھرتیلا آدمی۔ النَّمْلَۃ پہلو کی پھنسیاں، ایک سوزش دار پھنسی جو جگہ بدلتی رہے۔ کہا جاتا ہے: فرسٌ ذو نُمُلَۃ: بہت حرکت کرنے والا گھوڑا۔ النَّمَلانُ: کسی چیز کے اوپر سے جھانکنا۔ النَّمْلِی من

السنساء: ایک جگہ نہ ٹھہرنے والی عورت۔ الأُنْمُلَة والأَنْمَلَة والإِنْمِلَة والأَنْمَلَة والأَنْمُلَة او الإُنْمُلَة والإِنْمَلَة: ہمزہ و میم کی تثلیث کے ساتھ ) جمع أنَامِل و انملات: (ان دونوں حرفوں کی تثلیث کے ساتھ ) ۔ انگلیوں کا سرا، بعض کے نزدیک: انگلی کا اوپر کا پورا جس میں ناخن ہوتا ہے۔ المُنْمُل و المُنَمَّل: لکھا ہوا، گنجان لکھا ہوا۔ المُنَمَّلة من النساء: ایک جگہ نہ ٹھہرنے والی عورت۔ المنمُول: زبان، طعام منمول: چیونٹیوں کا خراب کیا ہوا (کھانا)

۳۔ النملَة: جانور کے گھر کی چھٹن۔ النُّمْلَة: حوض کا بقیہ پانی۔

۴۔ نـأمَلَ نـأمَلَةً: قیدی کی طرح چلنا کہا جاتا ہے: هو يُنامِلُ فی قیدہ: وہ قیدی کی طرح چلتا ہے۔

◯ نَـمِـلَ ـ نـمـلاً: کو جھنجھناہٹ ہونا، کو خراش ہونا، سن ہونا، شل ہونا، بے حس ہونا۔ نَـمْـلِـي: چیونٹی جیسا، چیونٹی کا، نُمْلِيَة: نعمت خانہ، (گوشت یا خوراک کا)۔

ـ نَـمَـل: خارش، گدگدی، جھنجھناہٹ، چبھن، نَـمِـل: رینگنے والا، رینگتے ہوئے چلنے والا، گھسٹنے والا۔ پیٹ کے بل چلنے والا۔ بہت آہستہ چلنے والا۔ کیڑوں مکوڑوں سے بھرا ہوا، تیز ہوشیار، چالاک۔ أنْمَلة جمع انامل: پور۔ مَنْمُول: کیڑوں مکوڑوں سے بھرا ہوا۔ تَـنَـمِّـيل: کھجلی یا خارش ہونا، گدگدی، جھنجھلاہٹ، جھرجھری، چبھن۔

نمه: نَمِهَ ـ نَمَهًا: حیرت زدہ ہونا۔ صفت نَامِه و نَمِه۔

نمو: نَمَا يَنْمُو نُمُوًّا: زیادہ ہونا، بکثرت ہونا، بلند ہونا۔ الخضابُ: خضاب کا سرخی یا سیاہی میں زیادہ ہونا۔ ـ الحديثُ إلى فلان: بات کی کسی کی طرف نسبت کرنا۔ النُّمُوّ (مص): افزائش۔ النَّمْوَة: زیادتی۔

۲۔ النَّمُوذَج: نمونہ۔ الأنْمُوذَج جمع نمـوذجات و أنْمُوذَجات: نمونہ۔ (فارسی لفظ)

◯ نُمُوّ: افزائش، ترقی، بہتری۔ نَـمُوذَج و نُمُوذَج جمع نـمـوذجات و نمَاذِج: نمونہ، مثال، قسم، نقش، نظیر، مثل، سادہ کاغذ، ایسی دستاویز جس کے خالی مقامات پر کیے جائیں۔ فارم (Form)۔ نَـمُوذَجِي: مثالی، تقلید کے قابل، نمونے کا، معیاری، قابل تقلید، جیسا ہونا چاہیے ویسا ہی۔

نمی: ۱۔ نَـمَى يَنْمِي نَمْيًا و نُمِيًّا و نَمَاءً و نَمِيَّةً المالُ و غيرُه: مال وغیرہ کا زیادہ ہونا، بکثرت ہونا۔ ـــ السعرُ: بھاؤ کا چڑھنا، گراں ہونا۔ ـــ الشئُ على الشئ: کو سے بلند کرنا۔ ـــ النارُ: آگ کو زور سے بھڑکانا۔ ـ الرجُلُ: آدمی کا فربہ ہونا۔ ـ الماءُ: پانی کا چڑھنا۔ ـــ الحِبرُ فی الكتاب: روشنائی کا لکھنے کے بعد بہت سیاہ ہونا۔ ـــ الخضابُ فی اليدا و الشَّعَرِ: خضاب کی سیاہی کا ہاتھ میں یا بالوں پر زیادہ ہونا۔ الحديثُ إلى فلان: بات کا کسی کی طرف منسوب ہونا۔ ـــ فلانٌ الحديثَ إلى فلانٍ: کسی کا بات کو کسی کی جانب نسبت کرنا۔

ـــ الرجُلَ إلى ابيه: کی باپ کی جانب نسبت کرنا۔ ـــ الصيدُ: شکار کا زخمی ہو کر کہیں چھپ کر مر جانا۔ ـــ ت الابـلُ: اونٹوں کا موٹا ہونا، گرمی میں گھاس کی تلاش میں دور تک نکل جانا۔ نَـمَّـى تَـنْمِيَةً الشئ: کو بڑھانا۔ ـــ النارَ: آگ کو زور سے بھڑکانا۔ ـــ الحديثَ ال...: بات کی کسی کی جانب نسبت کرنا۔ کسی کو کوئی بات فساد کے ارادے سے پہنچانا۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ يُنَمِّي احاديث الناس: فلاں شخص لوگوں کی باتیں فساد کے ارادے سے پہنچاتا ہے۔ أنْمَى إنْمَاءً الشئَ: کو بڑھانا۔ زیادہ کرنا، زیادہ ہو جانا۔ ـــ الصيدَ: شکار کا زخمی ہو کر کسی اوٹ میں مر جانا، اس کی ضد أَصْمَى ہے۔ جس کا معنی ہے: شکار کو زخمی کرتے ہی قتل کر ڈالنا۔ كُلْ مَا أَصْمَيْتَ وَدَعْ مَا أنميتَ: جس شکار کو تو زخمی کر کے فوراً مار ڈالے اسے کھالے اور اس شکار کو چھوڑ دے جو زخمی ہو کر کسی اوٹ میں مر جائے۔ ـ الحديثَ: بات کو چغلخوری کے طور پر پھیلانا۔ ـ الراعی الابلَ: چرواہے کا اونٹوں کو دور تک لیجانا۔ ـ الكلأُ الابلَ: اونٹوں کو گھاس کا فربہ کرنا۔ ـــ الكرمُ: انگور کی بیل میں گچھے دار شاخیں ہونا۔ أَنْمَيْتُ لِفُلانٍ: میں نے فلاں شخص کو تھوڑی غلطی پر چھوڑے رکھا یہاں تک کہ وہ بڑی خطا کا ارتکاب کرے جہاں اس کا کوئی عذر قابل قبول نہ ہو۔ تَـنَـمَّى تَنَمِّيًا الشئُ: ایک جگہ سے دوسری جگہ اٹھنا۔ إنْتَمَى إنْتِمَاءً فلانٌ إلى ابيه: کسی شخص کا اپنے باپ سے منسوب ہونا۔ ـ البازی: شکرے کا ایک جگہ سے دوسری جگہ بلند ہونا۔ ـــ فلانٌ فوق الوسادَة: تکیہ پر بلند ہونا۔ النَّـامِي (فا): نجات پانے والا۔ النَّامِيَة جمع نَـوَامٍ: بڑھنے کی طاقت۔ قوت نامیہ۔ مخلوق خدا، نامی کا مونث۔ ـــ من الابل: موٹے اونٹ۔ نَامِيَةُ الكرم: انگور کی خوشہ دار شاخ۔

۲۔ النَّمَاة جمع نَمًى: چھوٹی جوں۔

◯ نَـمَى ـ نَمْيًا و نَمَاءً و نَمِيَّةً: بڑھنا، زیادہ ہونا، اٹھنا، بلند ہونا، ترقی کرنا، آگے بڑھنا، پھولنا پھلنا، پنپنا، فروغ پانا، پھیلنا، سرسبز ہونا، بار آور ہو، پورے عروج پر ہونا، مالا مال ہونا۔ ـــ الى: سے منسوب کیا جانا، سے منسوب ہونا۔ ـ ه إلى: کو سے منسوب کرنا۔ ـ إلى: کو بتایا جانا، آگاہ کیا جانا، سے بیان کیا جانا۔ ـ الى: کو (خبر کا) پہنچنا، کے علم میں آنا۔ نَـمَّى و أنْمَى ه: کو بڑھانا، زیادہ کرنا، ترقی دینا، آگے کرنا، چڑھانا (بھاؤ یا قیمتیں) إنْتَمَى إلى: کی اصل سے ہونا کی نسل سے ہونا، کی اولاد ہونا، کا رشتہ دار ہونا، سے تعلقات رکھنا، سے ملحق ہونا، کا ہم صحبت ہونا، کی ملک ہونا، کا فرد ہونا، پر انحصار کرنا، پر منحصر ہونا، سے وابستہ ہونا، (کسی تنظیم وغیرہ) کا رکن ہونا، سے متعلق ہونا۔ نـمـاء: افزائش پھیلاؤ، زیادہ، اضافہ، ہم نموئی، بڑھوتری، ترقی۔

نَمِي: بمعنی نـمـاء إنتماء: رکنیت۔ نَامِيَة جمع نَوَامٍ: افزائش غیر صحتمندانہ افزائش یا صورت۔ دنبل، پھنسی پھوڑا، رسولی۔ النوامی السرطانية: سرطانی صورتیں۔ مُنْتَمٍ إلى: کی ملکیت، سے لگاؤ رکھنے والا، سے متعلق نسبت رکھنے والا، سے منسوب۔ مُنْتَمَى: نسل، نسبت، پشت، پیڑھی، اصل، رشتہ داری۔ رکنیت، تعلق، نسبت، الحاق۔

نهٔ: نَهْنَهَ هُ عن الشئ نَهْنَهَةً: کو روکنا۔ ڈانٹنا۔ تَنَهْنَهَ: رک جانا۔ النَّهْنَهَة: باریک بناوٹ کا کپڑا۔

نهـا: نَهَأَ يَنْهَأُ نَهْأً الاناءُ: برتن کا بھر جانا۔ کہا جاتا ہے: شرب فلانٌ حتى نَهَأَ: فلاں شخص نے پیا یہاں تک کہ وہ پر ہو گیا۔ نَهِئَ يَنْهَأُ و نَهُؤَ يَنْهُؤُ نَهْأً و نَهَاءَةً و نُهُوءًا و نُهُوءَةً و نَهَاوَةً اللحمُ: گوشت کا کچا رہنا، صفت نَهِيءٌ۔ أنْهَأَ اللحمَ: گوشت کو کچا رکھنا۔ ـ الامرَ: کام کو ادھورا کرنا۔ الناهِئ: پیٹ بھرا، سیراب۔ النُّهُوءَة: پکاؤ۔

نهب: ۱۔ نَهَبَ ـُ و نَهِبَ ـَ نَهْبًا القومُ فلانًا: قوم کا کسی کو برا بھلا کہنا۔ ـ هُ الكلبُ: کتے کا کسی کی ایڑی پر کاٹنا۔ ـــ الغنيمةَ: غنیمت لوٹنا۔ نَاهَبَ مُنَاهَبَةً هُ: سے دوڑنے میں مقابلہ کرنا۔ ـــ القومُ فلانًا: قوم کا کسی کو برا بھلا کہنا۔ ـــ الغنيمةَ: غنیمت لوٹ لینا۔ أنْهَبَ الرجُلُ مالَهُ: مال کو لٹانا۔ ـ هُ المالَ: کو مال لٹانا۔ تَنَاهَبَ الفرسَانُ: گھوڑوں کا دوڑنے میں ایک دوسرے سے سبقت کرنا۔ ـ تِ الابلُ الارضَ: لمبے لمبے ڈگ بھرنا۔ إنْتَهَبَ النَّهْبَ: لوٹ کا مال لینا۔ ـــ الفرسُ الشوطَ: گھوڑے کا گھوڑ دوڑ میں جیتنا۔ کہا جاتا ہے: جوادٌ ينتهب الغايةَ: گھوڑ دوڑ کی حد کے نشان میں پہلے پہنچنے والا گھوڑا۔ النَّهْب (مص): ایک قسم کی دوڑ۔ ـــ جمع نِهَاب: غنیمت لوٹ، کہا جاتا ہے۔ هذا زمانُ النهب: یہ لوٹ مار کا وقت ہے۔ النُّهْبَة والنُّهْبَى والنُّهَيْبَى

والنَّھَّبَی: لوٹنا، غنیمت، لوٹی ہوئی چیز۔ النَّھَّاب: بہت لوٹنے والا۔ المِنھَب گھوڑ دوڑ جیتنے والا گھوڑا۔ المُنتَھَب: مصدر میمی بمعنی الانتھاب: لوٹ لوٹنے کی جگہ۔ المَنھُوب (مفع): فوری واجب الادا رقم۔ فوری مطلوب۔

۲۔ النَّھابِر: جہنم۔ ـــ والنَّھابِیر واحد نُھبُرَۃ ونُھبُور ونُھبُورَۃ: ہلاکتیں، زمین یا ریت کے ابھرے ہوئے مقامات۔ بعض کے نزدیک ٹیلوں کے درمیان کے گڑھے۔ کہا جاتا ہے: غَشِیَ بہ النَّھابیر: اس نے اسے ایک سخت کام پر اکسایا۔ النَّھبَرَۃ: لمبی دبلی عورت یا وہ جو قریب الموت ہو۔

۳۔ نَھبَلَ الرجُلُ: مرد کا عمر رسیدہ ہونا، لنگڑا ہونا۔ النَّھبَل: عمر رسیدہ۔ کہا جاتا ہے: شیخٌ نَھبَلٌ وعجوزٌ نَھبَلَۃٌ: عمر رسیدہ بوڑھا یا بڑھیا۔ النَّھبَلَۃ: بوجھل چال۔ موٹی اونٹنی۔

○ نَھَبَ ـَـ ونَھِبَ ـَـ نَھبًا ہ: کی لوٹ مار کرنا، ہر چیز لوٹ لینا، جھاڑو پھیرنا، کو بزور قوت لے لینا۔ نھب الارضَ و نھب الطریقَ الی: تک کا فاصلہ جلدی یا ہولناک رفتار سے طے کرنا۔ اَنھَبَ ہ ہ کو ہر چیز لوٹ لینے دینا یا جھاڑو پھیرنے دینا۔ ـــ ہ ہ کیلئے لوٹ کا مال یا مال غنیمت کے طور پر کچھ چھوڑنا یا کو دینا۔ تَناھَبَ ہ (روح، دل) پکڑنا، تھامنا، مٹھی میں لینا، قبضہ میں کر لینا۔ تَناھَبَ الارضَ عَدْوًا: زمین پر بھاگتے قدم سے دوڑنا۔ اِنتَھَبَ ہ کو پکڑنا، مٹھی میں لینا، کو قبضہ میں کر لینا، کو لوٹ لینا، چھین لینا، کو آنکھوں سے پھاڑ کھانا، انتھب الطریقَ الی: تک کا فاصلہ فی الفور یا ہولناک رفتار سے طے کرنا نَھب: رہزنی، ڈاکہ، لوٹ مار کرنا، غارت گری کرنا، تاخت و تاراج کرنا، لوٹ کھسوٹ، لوٹ مار، مال غنیمت، مال غنیمت سمجھ کر قبضہ کر لینا۔ غارت گری، سرپٹ، سرپٹ دوڑ۔ جمع نِھاب۔ نَھبًا: رہزنی سے، ڈاکہ سے۔ نُھبَۃ: مال غنیمت، لوگوں کا مال، نُھبَی بمعنی نُھبَۃ، نَھّاب: ڈاکو، رہزن، لوٹنے والا، تاراج کرنے والا، غارت گر، لٹیرا، قزاق۔ نُھبُرۃ جہنم، پاتال۔

نہت: ۱۔ نَھَتَ ـِـ نَھْتًا ونَھِیتًا الاسدُ او الحمارُ او الرجُلُ: شیر کا دھاڑنا، گدھے کا رینگنا، مرد کا واویلا کرنا، کراہنا۔ رأیتُہ ینھتُ کما ینھتُ القردُ: میں نے اسے بندر کی طرح آواز نکالتے ہوئے دیکھا۔ النَّاھِت (فا) گلا، حلق۔ النَّھَّات: رینگنے والا۔ ـ والمِنھَت (ح): شیر

۲۔ نَھتَرَ فلان علینا: فلاں نے ہم ـ جھوٹ بولا۔ عام لوگ اس معنی میں تَمَھتَرَ کہتے ہیں۔

نہج: ۱۔ نَھَجَ ـِـ نَھِجَ ـَـ نَھَجًا الرجُلُ: ہانپنا۔ اَنھَجَ الدابَّۃَ جانور پر سواری لیکر اس کا سانس چڑھانا۔ ـــ فلانًا: کا سانس چڑھانا۔ النَھَج والنَّھِیج: ہانپنا۔

۲۔ نَھَجَ ـَـ نَھجًا الثوبُ: کپڑے کا بوسیدہ ہو کر نہ پھٹنا۔ صفت۔ نَھِج۔ ـــ نَھجًا الثوبَ: کپڑے کو بوسیدہ کرنا۔ اَنھَجَ الثوبَ: کپڑے کو بوسیدہ کرنا۔ ـــ الثوبُ: کپڑے کا بوسیدہ ہونا یا بوسیدہ ہونے لگنا۔ المُنھَج: جلد بوسیدہ ہونے والا کپڑا۔

۳۔ نَھَجَ ـَـ نَھجًا الامرَ: امر کو واضح کرنا، ظاہر کرنا۔ ـ الطریقَ: راستہ پر چلنا۔ ـ نَھجًا ونُھُوجًا الطریقُ او الامرُ: راستہ یا معاملہ کا واضح ہونا، ظاہر ہونا۔ اَنھَجَ الطریقُ او الامرُ: راستہ یا معاملہ کا واضح ہونا، ظاہر ہونا۔ ـــ الطریقَ و الامرَ: راستہ یا معاملہ کو ظاہر کرنا، واضح کرنا۔ اِنتَھَجَ الرجُلُ: چلنا یا واضح راستہ تلاش کرنا۔ ـ الطریقَ: راستہ کو ظاہر کرنا۔ اِستَنھَجَ الطریقُ: راستہ کا واضح ہونا۔ فلانٌ سبیلَ فلان: وہ فلاں شخص کے مسلک پر چلا، اس کا پیرو ہوا۔ طریقٌ ناھجۃٌ: واضح راستہ۔ النَّھج (مص): واضح راستہ، کہا جاتا ہے۔ طریقٌ نَھجٌ وطُرُقٌ نَھجَۃٌ ونَھجَاتٌ ونُھُجٌ ونُھُوجٌ: واضح راستہ، (جمع) واضح راستے۔ نَھجُ البلاغۃ: بلاغت کا واضح طریقہ۔ حضرت علیؓ کے خطبات پر مشتمل کتاب کا نام۔ المَنھَج والمِنھَج والمِنھَاج جمع مَناھِج: واضح راستہ۔ مَنھج او مِنھاجُ التعلیم او الدروس: نصاب تعلیم، نصابی کتابیں۔

○ نَھَجَ ـَـ نَھجًا: کارروائی کرنا، کردار ادا کرنا۔ ـ ہ: راستہ اختیار کرنا، راستہ سے جانا۔ ـــ ہ: کو واضح کرنا، ـ: کھلا ہوا، واضح ہونا، صاف و بین ہونا۔ ـــ ـِـ نَھَجًا و نَھِجَ ـَـ نَھَجًا: سانس پھولنا، ہانپنا، سانس چڑھنا، دم چڑھنا۔ ـ خِطَّۃً: منصوبہ انجام دینا یا جاری رکھنا۔ رویہ اختیار کرنا۔ ـ علی مِنوالِہِ: کی مثال پر عمل کرنا۔ نَھَّجَ ہ: کا سانس چڑھانا، کو ہپانا۔ اَنھَجَ ہ: کا سانس چڑھانا، کو ہپانا۔ ـــ: (معاملہ) کا واضح ہونا۔ ـــ ہ کو واضح کرنا، کی توضیح کرنا۔ اِنتَھَجَ ہ: راستہ اختیار کرنا، راستہ سے جانا۔ اِنتَھَجَ سبیلَہُ و اِستَنھَجَ سبیلَہُ: کی مثال پر عمل کرنا، کے نقش قدم پر چلنا، کی تقلید کرنا، پیروی کرنا۔ نَھج جمع نُھُوج: واضح راستہ، سڑک، طریقہ، طریقہ کار، اسلوب کار، دستور العمل، طرز، ڈھنگ، انداز، طرح، اسلوب۔ نَھَجَ نَھجَہُ: کے طریقہ کا اتباع کرنا۔ النَّھجُ القویم سیدھا راستہ۔ صحیح طریقہ، مناسب انداز۔ نَھَج: ہانپنا، دم چڑھنا، سانس پھولنا۔ نَھِیج: تیز تیز سانس لینا، ہانپنا، دم چڑھنا، سانس پھولنا۔ ناھِج: کھلی ہموار سڑک۔ مَنھَج و مِنھَج جمع مَناھِج: کھلی ہموار آسان سڑک، انداز، اسلوب، طرز، طریقہ کار، دستور العمل، اسلوب کار، طریقہ، پروگرام، لائحہ کار، نظام العمل، راستہ۔ مَناھِجُ البحث: علمی تحقیق کے طریقے۔ مِنھاج جمع مَناھِیج: راستہ، سڑک، طریقہ، پروگرام۔

نہد: ۱۔ نَھَدَ ـُـ نُھُودًا الثدیُ: پستان کا ابھرنا۔ ـــ ت المرأۃُ: عورت کا ابھرے ہوئے پستانوں والا ہونا۔ صفت ناھِد وناھِدَۃ۔ ـــ ت القربۃُ: مشک کا بھرنے کے قریب ہونا۔ ـــ نُھُودًا ونَھدًا الھدیَّۃَ: ہدیہ کو بڑا سمجھنا یا بڑا کرنا۔ ـــ للعدوّ والی العدوّ: دشمن سے لڑنے کیلئے جلدی کرنا یا نکلنا۔ ـــ نَھدًا: اٹھنا۔ ـــ الیہ: کیلئے کھڑا ہونا۔ دخل المسجد فنھدَ الناس یَسألُونَہُ: وہ مسجد میں آیا تو لوگ کھڑے ہو کر اس سے سوال کرنے لگے۔ نَھُدَ ـــ نُھُودَۃً الفرسُ: گھوڑے کا عمدہ اور مضبوط ہونا۔ نَھَّدَتِ المرأۃُ: عورت کا ابھرے ہوئے پستانوں والی ہونا۔ صفت مُنَھِّد۔ ناھَدَ مُناھَدَۃً: کا لڑائی میں مقابلہ کرنا۔ اَنھَدَ العطیَّۃَ: بخشش کو بڑھانا۔ ـــ الحوضَ او الاناءَ: حوض یا برتن کو لبالب بھرنا۔ ـــ فلانًا: کو اٹھانا۔ ـــ تِ المرأۃُ: عورت کا ابھرے ہوئے پستانوں والی ہونا۔ تَنَھَّدَ الرجُلُ: ٹھنڈا سانس بھرنا۔ تَناھَدَ القومُ فی الحرب: جنگ میں ایک دوسرے پر حملہ آور ہونا۔ اِستَنھَدَہُ: کو لڑائی پر اکسانا۔

النَّاھِد جمع نُھَّد ونُھَّاد فا (ح): شیر۔ ـ جمع نَواھِد: ابھرے ہوئے پستانوں والی عورت۔ غلامٌ ناھِد: بلوغ کے قریب پہنچنے والا لڑکا۔ النَّھد (مص) جمع نُھُود: بلند چیز۔ (ح) شیر۔ مضبوط عمدہ گھوڑا، (ع ا) پستان، شریف آدمی، مسکہ۔ النِّھاد: مقدار، اندازہ۔ ھذا نِھادُ مِئَۃٍ: یہ سو کے قریب ہے۔ النَّھداءُ: ریت کا بلند ٹیلہ۔ حوضٌ او اناءٌ نَھدان: لبالب بھرا ہوا حوض یا برتن جو چھلکا نہ ہو۔ النَّھِید: گاڑھا مکھن مسکہ۔ النَّھِیدَۃ: گاڑھا مسکہ۔ المُناھَدَۃ (مص): مخاصمت۔ المَنھُود الیہ: قصد کیا ہوا، جھپٹا مارا ہوا۔

۲۔ تَناھَدَ القومُ: ایک دوسرے کے برابر نفقہ نکالنا تا کہ کوئی چیز خرید کر اکٹھے کھائیں، نکالی ہوئی رقم کو النِّھد

کہتے ہیں۔ ـــ القومُ الشئَ: کول کر کھانا۔ النِہد: برابر کا حصہ جو سفر کے ساتھی خرچ کے لئے پیش کریں کہا جاتا ہے: طَرَحَ نِہدَہُ مع القوم: اس نے قوم کی مدد کی۔

(ض) نَہَدَ ـ نہوداً: (پستانوں کا) گول اور بھرا ہوا ہونا ابھرنا (عورت کا) گداز جسم اور گول اور ابھرے ہوئے پستانوں والا ہونا۔ تَنَہّد: آہ بھرنا، ٹھنڈی سانس لینا۔ تَناہَدَ: اخراجات میں حصہ دار ہونا۔ ـــ ہ: کو آپس میں برابر حصوں میں تقسیم کرنا۔ نَہد جمع نُہود: پستان، سینہ، چھاتی، بلندی، ارتفاع، ابھار، کوہان، گومڑا۔ تَنَہُّد جمع تَنَہُّدات: آہ۔ ناہِد: گول بھرا ہوا اور ابھرا ہوا پستان، جوانی کے جوبن میں، گداز جسم، صحت مند، قبول صورت (عورت)

نہر ۱۔ نَہَرَ ـــ نَہراً الماءُ: پانی کا زمین پر بہہ کر اپنے لئے نہر بنالینا۔ ـــ الدمُ: خون کا زور سے بہنا۔ ـــ نَہراً: نہر کھودنا، نہر جاری کرنا۔ ـــ ونَہِرَ ـ نَہَراً الحافرُ: کھودنے والے کا پانی تک پہنچنا۔ کہا جاتا ہے: حفرتُ البئرَ حتی نَہِرتُ: میں نے کنواں کھودا یہاں تک کہ پانی تک پہنچ گیا۔ اَنہَرَ النہرَ: نہر کو وسیع کرنا، نیزہ کے زخم کو وسیع کرنے کے معنی میں بھی آتا ہے۔ ـــ الدمَ: خون نکالنا، بہانا۔ ـــ الدمُ: خون بہنا۔ ـ العِرقُ: رگ کا خون نہ رکنا۔ ـ البطنُ: پیٹ چلنا۔ ـــ الحافرُ: کھودنے والے کا پانی تک پہنچنا۔ ـــ الرجُلُ: دن کرنا۔ اِنتَہَرَ العِرقُ: رگ کا خون بند نہ ہونا۔ نہ رکنا۔ ـــ بطنُہُ: کا پیٹ چلنا۔ اِستَنہَرَ الشئُ: چیز کا وسیع ہونا۔ ـــ النہرُ: دریا کا اپنے بہنے کے لئے جگہ بنالینا۔ النَاہُور: بادل۔ النَہر جمع اَنہُرُ واَنہار ونُہُر: ندی، دریا۔ جری النہرُ: دریا بہنا۔ جَفَّ النہرُ: دریا کا خشک ہونا۔ النَہَر: گنجائش۔ دریا۔ کہا جاتا ہے۔ نَہرٌ نَہِیر: چوڑا دریا۔ نہارٌ نَہِرٌ: روشن دن۔ ماءٌ نَہِر: بہت پانی۔ النَہار: عام لوگ اس کی جمع نہارات بناتے ہیں جمع اَنہُر ونُہُر: دن۔ فجر کے طلوع سے غروب آفتاب تک کا وقت۔ یا طلوع آفتاب سے غروب آفتاب تک کا وقت۔ شرع میں صبح سے مغرب تک (رات کی ضد ہے) النَہاری: ناشتہ۔ الأنہَر: اسم تفضیل۔ نہارٌ اَنہَر: بہت چمکیلا دن (جیسے کہا جاتا ہے لیلٌ اَلیَل: بہت تاریک رات) الانہران من منازل القمر: (فلک) چاند کی منزلوں میں العوّاء و السماک۔ ـ النَہِیر: بہت۔ النَہیرۃ: بہت دودھ دینے والی اونٹنی۔ المَنہَر: دریا کے پانی چلنے کی جگہ۔ قلعہ سے پانی باہر نکلنے کی نالی۔ المَنہَرۃ: کوڑا کرکٹ ڈالنے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے: اَمامَ دارِہم مَنہَرۃ: ان کے گھر کے سامنے کوڑا کرکٹ ڈالنے کی جگہ ہے۔

۲۔ نَہَرَ ـ نَہراً السائلَ: سائل کو جھڑکنا۔ عام لوگ اسے اس کو بلانے کے معنی میں استعمال کرتے ہیں۔ اِنتَہَر السائلَ: سائل کو جھڑکنا۔

۳۔ اَنہَر فلانٌ: بھلائی نہ پانا۔

۴۔ اَنہَرَ فی العَدْوِ: دوڑنے میں سست ہونا، تاخیر کرنا۔

۵۔ الناہِر والنہِر: سفید انگور۔ النہار جمع اَنہِرۃ ونُہُر (ح): قطا (پرندہ) کا بچہ (ح) نر الو، نر سرخاب۔

(ف) نَہَرَ ـ نَہراً: کثرت سے بہنا، کا دریا بہنا، زور سے نکلنا۔ ـــ ہ: کو جھڑکنا، کو غصے کے الفاظ سے نکال دینا، کو چلتا کرنا، کی بات بے پروائی سے مسترد کر دینا، سے سرد مہری کا سلوک کرنا، کو ہانکنا، رگیدنا، اِنتَہَرہ: کو جھڑکنا، جھاڑ چھپاڑ کرنا، ہانکنا، رگیدنا۔ نَہر جمع اَنہُر واَنہار ونُہُور: ندی، دریا۔ جمع اَنہُر واَنہار: (اخبار کا) کالم۔ مابین النہرین: میسوپوٹامیا Meso potamia (دریائے دجلہ و فرات کے درمیان کا علاقہ) نہرُ اردن: دریائے اردن۔ نہر السلام: دریائے دجلہ۔ نہر الشریعۃ: دریائے اردن۔ نَہری: دریائی، ساحلی، لب دریا کا۔ نَہار جمع اَنہُر ونُہُر: دن، دن کا وقت (فجر سے شام کے دھندلکے تک) یوم بھی دن کو کہتے ہیں مگر یہ ۲۴ گھنٹوں کا ہوتا ہے۔ نہاراً ولیلاً: دن رات (کو) لیلَ نہارَ: دن رات۔ نہارٌ اَنہَر: حیرت انگیز دن۔ نَہاری: دن یا دن کے وقت کا۔ روزانہ، روزمرہ نَہاریات: دن کی خبریں۔ متفرقات (اخبار کے ایک کالم کی سرخی) نَہِیر: وافر، فراخ، کشادہ، کافی، بہت، فراواں، کثیر۔ نُہَیر جمع نُہَیرات: چھوٹا دریا، ندی، کھاڑی، دریا کی شاخ، نالہ، آبجو، معاون دریا۔ اِنتہار: جھڑک، جھاڑ، جھاڑ جھپاڑ، سرزنش، استرداد، نامنظوری، بے پروایانہ انکار، انکار، گھن، کراہت۔

نہز: نَہَزَ ـ نَہزاً ہُ: کو حرکت دینا، ہلانا۔ فلانٌ: چیز لینے کے لئے اٹھنا۔ ـــ الشئُ: قریب آنا۔ المولود للفطام: بچہ کا دودھ چھڑانے کی مدت کے قریب آنا، صفت مذکر ناہِز مؤنث ناہِزۃ۔ الفصیلُ ضرعَ امّہ: بچہ کا ماں کے تھن پر ٹکر مارنا۔ ـــ تِ الدابۃُ برأسِہا: جانور کا حفاظت کیلئے سر اٹھانا۔ ـــ بالدلوِ فی البئر: کنویں میں ڈول ہلانا تاکہ بھر جائے۔ ـــ الدلوَ من البئر: ڈول کو کنویں سے نکالنا۔ ـــ الرجُلُ: قے کرنے کے لئے گردن لمبی کرنا اور سینہ دبانا۔ ـــ قیحًا: پیپ پھینکنا کہا جاتا ہے: نہزتنی الیک حاجۃٌ: ضرورت مجھے تمہارے پاس لے آئی۔ ناہَزَ مُناہَزَۃً ہُ: کے نزدیک آنا۔ ناہَزَ الخمسینَ: وہ پچاس کے قریب پہنچا۔ ناہَزَ الفطامَ: وہ دودھ چھڑانے کی مدت کے قریب پہنچا۔ ـــ الصیدَ: شکار کو جا پکڑنا۔ ـــ الفرصۃَ: فرصت کو غنیمت جاننا، سمجھنا۔ ناہَزَتْہُمُ الفُرَصُ: کو موقع ملنا۔ اَنہَزَہُ: کو دفع، دور کرنا، اٹھانا۔ تَناہَزا: باہم سبقت لیجانے میں مقابلہ کرنا کہا جاتا ہے: تَناہَزُوا الفُرَصَ: وہ موقعوں سے استفادہ کرنے کے لئے آگے ہوئے۔ اِنتَہَزَ الفرصۃَ: موقع کو غنیمت جاننا اور اس کے لئے جلدی سے اٹھنا۔ ـ الشئَ: کو قبول کرنا اور اسے لینے کے لئے شتابی کرنا۔ ـــ فی الضحك: بہت ہنسنا۔ ناہِزُ القوم: قوم کا سردار۔ النَہز (مص): ہاتھ میں لینا، لینے کیلئے اٹھنا، کہا جاتا ہے: نَہزُہُ کذا: وہ اس کے انداز کا ہے۔ النَہز (ح) بٹیر۔ النُہزۃ جمع نُہَز: فرصت، کہا جاتا ہے: ہو نُہزَۃُ المُختلس: وہ ہر ایک کا شکار ہے۔ النُہاز والنِہاز: مقدار کہا جاتا ہے: ہذا نہازُ ذلك: یہ اس کے اندازے کا ہے۔ النَہّاز: مبالغہ کا صیغہ۔ سینہ نکال کر چلنے والا گدھا۔ المُناہَزۃ (مص): مسابقت المُنہَز من البئر: کنویں کا کامن۔

(ف) نَہَزَ ـــ نَہزاً ہُ: کو دھکیلنا، ریلنا، زور سے دھکیلنا، کو ہانکنا، آگے بڑھانا، کو پسپا کرنا، کو روکنا، سے بچنا، اپنے سے پرے رکھنا۔ ناہَزَ ہ: کے قریب ہونا (خصوصاً مجازاً و کنایۃً) تک پہنچنا، کو حاصل کرنا، کے قریب ہونا، کے پاس آنا، نزدیک جانا، کو زبردستی لے لینا، پر قبضہ کرنا، ناہَزَ البلاغ: بلوغت کی عمر کو پہنچنا۔ ناہَزَ الخمسین: پچاس کے قریب قریب ہونا۔ اِنتَہَزَ الفرصۃَ: فرصت سے فائدہ اٹھانا، موقع سے فوراً فائدہ اٹھانا۔ اِنتَہَزَ فرصۃً لِ: کو کے موقع یا فرصت کے طور پر استعمال کرنا۔ نُہزَۃ: فرصت۔ موقع۔ نَہّازُ الفُرَص: کسی موقع سے فوراً فائدہ اٹھانے والا، ابن الوقت مصلحت بین، زمانہ ساز۔ اِنتِہازُ الفُرَص: موقعوں کا اپنے مقصد کیلئے استعمال۔ مصلحت پرستی، زمانہ سازی، ابن الوقتی۔ انتہازی: ابن الوقت، مصلحت بین، زمانہ ساز۔ انتہازیۃ: مصلحت پرستی، زمانہ سازی۔ ابن الوقتی۔

نہس: نَہَسَ ـ وَنَہِسَ ـ نَہسًا اللحمَ: اگلے دانتوں سے گوشت نوچنا۔ ـــ تِ الحیّۃُ فلانًا: کو سانپ کا

ڈسنا۔ ـــ الکلبُ فلاناً: کو کتے کا کاٹنا۔ اِنْتَهَسَ اللحمَ: گوشت کو اگلے دانتوں سے نوچنا۔ ـــ فلاناً: کی غیبت کرنا۔ النَّهس و النُّهس جمع نِهْسان (ح): ایک قسم کا شکاری پرندہ۔ النَّهّاس والنَّهُوس و المِنْهَس: دانتوں سے بہت گوشت کاٹنے والا۔ (ح): شیر۔ (ح): بھیڑیا۔ النَّهِيس: کم گوشت والا۔ دبلا۔ ـــ المَنْهَس: دانتوں سے بہت گوشت کاٹنے والا، کاٹنے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے ارضٌ کثیرۃُ المَناهس: بہت چراگاہوں والی زمین۔ المَنْهُوس (مفع): کم گوشت والا۔ دبلا۔ رجلٌ مَنْهُوسُ القدمین: رگ دار پاؤں والا۔

نهش: ۱۔ نَهَشَ ـــ نَهْشاً ہٗ: کا گوشت اگلے دانتوں سے نوچنا، کو سانپ کا ڈسنا۔ ـــ ہٗ الدهرُ: کو زمانہ کا مصیبت زدہ اور مفلس بنانا۔ نُهِشَ و انْتُهِشَ ت اعضاءُ نا: کے اعضا کا لاغر و دبلا ہونا۔ النَّهَاوِش: مظالم۔ نَهِشُ الیدین او القوائم: ہاتھ پاؤں کا پھرتیلا۔ المَنْهُوش (مفع): مصیبت زدہ دبلا آدمی۔

۲۔ نَهْشَلَ الرجُلُ: بوڑھا ہونا۔ ـــ الشیءَ: کو حرص سے کھانا۔ ـــ فلاناً: کو دانتوں سے کاٹنا۔ النَّهْشَل مونث نَهْشَلَة (ح): بھیڑیا (ح) شکرا۔ بوڑھا فرتوت

نَهَشَ ـــ نَهْشاً ہٗ: کو دانت سے کاٹنا، کو اچانک کاٹ کھانا، دانتوں سے پکڑنا۔ ـــ ہٗ: کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا، کی دھجیاں بکھیرنا، کی صورت بگاڑ دینا، کو مار مار کر صورت مسخ کر دینا۔ نَهّاش: جھلا، زود رنج، طعنہ آمیز، طنزیہ نشتر آسا، کاٹنے والا، چبھتا ہوا، تیز۔

نهض: ۱۔ نَهَضَ ـ نَهْضاً و نُهُوضاً: کھڑا ہونا۔ ـــ عن مکانہ: اپنی جگہ سے اٹھنا۔ ـــ الی عدوّہ: دشمن پر تیزی سے حملہ کرنا۔ ـــ النبتُ: پودے کا سیدھا کھڑا ہونا۔ ـــ للامر: کام کے لئے مستعد ہونا۔ ـــ الطائرُ: پرندہ کا اڑنے کے لئے پر پھیلانا۔ ـــ نهضاً الشیبُ فی الشباب: بڑھاپا جلد شروع ہونا۔ ناهَضَ مُناهَضَةً قِرنَهٗ: حریف کا مقابلہ کرنا۔ اَنْهَضَ ہٗ: کو اٹھانے کے لئے ہلانا اور کھڑا کرنا۔ ـــ تِ الریحُ السحابَ: ہوا کا بادلوں کو چلانا۔ ـــ القربةَ: مشک کو لبالب بھرنا۔ ـــ ہٗ بالشیءِ: کو کچھ اٹھانے کیلئے تقویت پہنچانا۔ تَناهَضَ القومُ فی الحرب: جنگ میں ایک دوسرے پر حملہ کرنا۔ اِنْتَهَضَ: کھڑا ہونا۔ ـــ فلاناً للامر: کو کام کے لئے کھڑا کرنا۔ ـــ القومُ: لوگوں کا لڑنے کیلئے کھڑا ہونا۔ اِسْتَنْهَضَ ہٗ لکذا: کو کسی کام کیلئے اٹھانا، اٹھنے کا حکم دینا۔ الناهِض (فا): اڑنے کے قابل پرندے کا چوزہ کہا جاتا ہے عامِلٌ ناهِضٌ: چست مزدور گھوڑے کے بازو کے اوپر کا گوشت۔ مکانٌ ناهِضٌ: اونچی جگہ۔ ناهِضَةُ الرجُلِ جمع نَواهِض: انسان کے باپ کی اولاد و اراس کے خادم جو اس کے لئے غضبناک ہو کر اس کے ساتھ اٹھ کھڑے ہوں اور اس کا حکم بجا لائیں۔ النَّهْض (مص): سخت زمین۔ ـــ جمع اَنْهُض من البعیر: اونٹ کے مونڈھے اور کندھے کا درمیان کا حصہ۔ النَّهْضَة جمع نِهاض: ایک بار کا اٹھنا، کھڑا ہونا، طاقت، قوت، زمین کی چڑھائی، کہا جاتا ہے: کان منه نهضةٌ الی کذا: کی کسی طرف حرکت۔ هو کثیرُ النَّهَضات: وہ بہت حرکتیں کرنے والا ہے۔ النِهاض: سرعت۔ ـــ من الطریق: دشوار راستے۔ النَّهّاض: بہت کھڑا ہونے والا۔ گردن۔ مکانٌ نَهّاض: بلند جگہ۔ النَّواهِض: اونٹوں کی ہڈیاں اور مضبوط حصے۔

۲۔ نَهَضَ ـ نَهْضاً فلاناً: پر ظلم کرنا۔ النَّهْض: ناانصافی، ظلم۔

نَهَضَ ـــ نَهْضاً و نُهُوضاً عن: (نشست، بستر وغیرہ) سے اٹھنا۔ ـــ ت الطائرۃُ: جہاز کا اڑان کے لئے زمین سے اٹھنا۔ ـــ الی: پر جھپٹا مارنا، کو چنگل مار کر دبوچ لینا۔ ـــ ب: کو اٹھانا، اونچا کرنا، لیجانا، جاری رکھنا، کو عمل میں لانا، انجام دینا، دلیری سے حملہ کرنا، ہاتھوں میں لینا، کو ترقی دینا، بڑھانا، کی حوصلہ افزائی کرنا۔ کو قوت دینا، میں نئی زندگی لانا، کے لئے جدو جہد کرنا، کا مقصد لینا، کی تائید کرنا، حمایت کرنا، کی حفاظت کرنا، کیلئے جان لڑا دینا۔ ـــ علی: کے خلاف اٹھ کھڑا ہونا، سے بغاوت کرنا، کے خلاف بغاوت کرنا۔ ـــ ل: کے لئے تیار ہونا، کو شروع کرنا، کی ذمہ داری لینا، کا بیڑا اٹھانا، کا آغاز کرنا۔ ـــ: (بحث کا) مناسب، موزوں، برجستہ، برمحل یا متعلقہ ہونا۔ نَهَضَ قائماً: وہ اٹھ کھڑا ہوا۔ ـــ نهض بالامر: اقتدار حاصل کرنا، قیادت سنبھالنا، ہاتھ میں لینا۔ نَهَضَتِ الحجةُ ب: کے حق میں ثبوت مسلم ہو گیا ہے۔ نَهَضَ بالخسائر و الضحایا: نقصانات اور جانی قربانیوں کی ذمہ داری بخوشی اٹھا لینا۔ ناهَضَ ہٗ: کا مقابلہ کرنا، کی مخالفت کرنا، کے مقابلہ میں آنا، کو خاطر میں نہ لانا، سے جھگڑا کرنا۔ اَنْهَضَ ہٗ: کو اٹھنے کے لئے کہنا، کو جگانا، ابھارنا، ہوشیار کرنا، کی ہمت بندھانا، کو جوش دلانا، میں روح پھونکنا، جوش پیدا کرنا، کو اندر ہی اندر سمجھانا۔ تَناهَضَ: اٹھ کھڑا ہونا، اٹھنا۔ اِنْتَهَضَ: اٹھنا، اٹھ کھڑا ہونا۔ اِسْتَنْهَضَ ہٗ الی: کو کیلئے جگانا، ابھارنا، اکسانا، شہ دینا، میں کے لئے تحریک پیدا کرنا، ہیجان پیدا کرنا، کو کیلئے جرأت دلانا کی کیلئے ہمت بڑھانا۔ نَهْض: جھنجھوڑ کر چونکا دینے والا حادثہ، انتباہ، افزائش، چڑھائی، اونچا اٹھنا، تجارت کی اچانک گرم بازاری، ترقی۔ نَهْضَة جمع نَهَضات: اٹھنا، اٹھ کھڑا ہونا، (قومی) بیداری، افزائش، بازاری ہلچل، تجارتی گرم بازاری، ترقی، پھر سے جی اٹھنا، پھر شاداب ہو کر پھوٹنا، پھر زندہ ہونا، اعادہ، احیاء، دوبارہ رواج پانا، حیات نو، دوسرا جنم، دوسری بار پیدائش، دوسرا روپ، دوسرا ظہور، نشاۃ ثانیہ، علوم و فنون کے احیاء کا زمانہ، احیاء، دور ترقی (روحانی) تحریک، قابلیت، طاقت، بل، زور، استعداد۔ عیدُ النهضه: قومی بیداری کا دن جو عراق میں 9 شعبان کو منایا جاتا ہے۔ نُهُوض: اٹھنا، بڑھنا، احیاء، حیات نو، تقویت، تجدید، بحالی، سرفرازی، ترقی، ہمت افزائی، حوصلہ افزائی۔ نهوضٌ ب: کو چلانا۔ مُناهَضَة: مقابلہ، مزاحمت، مخالفت ناهِض: نکلتا ہوا، اٹھتا ہوا، پھرتیلا، چست، ہوشیار، سرگرم، محنتی، مستعد، طاقت ور، توانا، باہمت۔ دلیلٌ ناهِضٌ: فیصلہ کن ثبوت، زوردار، قوی، معقول یا دل کو لگتی ہوئی شہادت یا ثبوت۔

نهط: نَهَطَ ـ نَهْطاً ہٗ بالرمح: کو نیزے سے مارنا۔

نهف: نَهَفَ ـ نَهَفاً الرجُلُ: حیران ہونا۔

نهق: ۱۔ نَهَقَ ـِ ـَ و نَهِقَ ـَ نَهْقاً و نهیقاً و نُهاقاً و تَنْهاقاً الحمارُ: گدھے کا رینگنا۔ صفت۔ ناهِق، تَناهَقَتِ الحُمُرُ: گدھوں کا مل کر رینگنا۔ ناهِقُ الحِمار و نَواهِقُهٗ: گدھے کا گلا۔ واحد: ناهِقَة۔ النَّواهِق والناهِقان (ع ا): کھر دار جانوروں کے جبڑے کی دو ابھری ہوئی ہڈیاں۔ انہیں نواهق بھی کہا جاتا ہے۔

۲۔ النَّهَق (ح): ایک پرندہ۔ ـــ و النَهق واحد نَهَقَة و نَهَقَة (ن): ایک پودا۔

نهك: ۱۔ نَهَكَ ـ نَهْكاً و نَهاكَةً الثوبَ: کپڑے کو پہن کر بوسیدہ کرنا۔ ـــ من الطعام و فیه ہٗ: کو بہت کھانا کھانا۔ ـــ عِرضَ فلان: کو بہت گالیاں دینا، کی بہت آبرو ریزی کرنا۔ ـــ ہٗ: پر غالب آنا۔ الضَّرْعَ: تھن کا تمام دودھ لینا۔ ـــ ت الحُمّیٰ فلاناً: کو بخار کا دبلا کر دینا۔ ـــ الشرابُ فلاناً: کو شراب کا دبلا کر دینا۔ ـــ ت الابلُ ماءَ الحوض: اونٹوں کا تالاب کا سارا پانی پی لینا۔ نَهِكَ ـــ نَهْكاً و نَهْكَةً ہٗ: کو سخت سزا دینا۔ ـــ نَهْكاً فلانٌ الشرابَ: شراب ختم کر دینا۔ ـــ نَهْكاً و نَهْكَةً و نَهاكَةً الحُمّیٰ فلاناً: کو بخار کا دبلا کر دینا۔ نُهِكَ نَهْكاً: لاغر و دبلا

ہوناصفت منہوك نَهُكَ ـــ نَهَاكَةً: دلیروبہادر ہونا۔ اَنْهَكَ ہ کوسخت سزا دینا۔ کوتھکا دینا۔ اِنْتَهَكَتْـهُ الـحُـمّٰی: کو بخار کالاغرودبلا کرنا۔ ـــ فلانٌ الحرمَةَ: کا تقدس پامال کرنا۔ ـــ الشيَّ: کا تقدس ختم کرنا۔ ـــ فُلانًا: کی آبروریزی کرنا۔ النَاهِك (فا): ہرچیز میں مبالغہ کرنے والا۔ النَهْك (مص): بحرجز میں دوثلث حذف کرنا۔ بقیہ کو منہوك کہاجاتا ہے اور یہ مستفعلن مستفعلن پر مشتمل ہوتا ہے۔

النَهْكَة: نہك کا اسم مرۃ، بیماری کا اثر لاغری وکمزوری کی صورت میں۔ بـدت فیـه نَهْكَةُ المرض: اس میں بیماری کا اثر یعنی لاغری اور کمزوری ظاہر ہوئی۔

النَـهُـوك: دلیر، بہادر۔ النَـهِيك: ہرچیز میں مبالغہ کرنے والا۔ دلیر۔ بہادر۔ طاقت وراونٹ۔ شمشیر بران، کہا جاتا ہے۔ سیفٌ نَهِيكٌ: شمشیر بران۔

الـمَنْهَكَة: کمزوری کا باعث، تھکن وناتوانی کا باعث، کہاجاتا ہے: هذا مَنْهَكَةٌ للأَعراض: یہ آبروریزی کا سبب ہے۔

۲۔ النَهِيك: اچھے خلق والا۔ ـــ والنُهَيك (ح): پردار کیڑا جیسے پسو جوجانوروں میں پایا جاتا ہے۔

⭘ نَهَكَ ـــ نَهَاكَةً ہ: کوصرف کرنا، خرچ کرنا، کوسارا استعمال کرلینا، ختم کرڈالنا، تھکا دینا، کو کچل ڈالنا، کا کچومرنکال دینا، کا بھرکس نکال دینا۔ ـــ نَهْكًا و نَهِكَ ـ نَهْكًا و نَهْكَةً ہ: کو کمزور کرنا، دبلا کرنا، لاغر کرنا، گھلانا، نحیف کردینا، کے اوسطان خطاں کردینا، کوضائع کرنا، کی طاقت ختم کردینا، کوتھکا دینا۔ نَهِكَ ونُهِكَ: خودبخود چلا جانا، تھک جانا، ختم ہوجانا، خرچ ہو جانا، صرف ہوجانا، کمزور ہوجانا، پتلا، دبلا، نحیف ونزار ہوجانا۔ نَهَكَ عِـرضَـهُ: کو بے عزت کرنا، کی عزت کو ٹھیس پہنچانا۔ اَنْهَكَ ہ: کو کمزور کردینا، نحیف کردینا، کو تھکا دینا، لاغر کردینا، کو برباد کرنا، اجاڑ دینا۔ اِنْتَهَكَ ہ: کو برباد کرنا، اجاڑ دینا، کمزور کرنا، تھکا دینا۔ ـــ ہ: کی خلاف ورزی کرنا، کی بے ادبی کرنا، کی بے حرمتی کرنا، قانون شکنی کرنا، کوغلط یا ناجائز استعمال کرنا، بے عزتی کرنا۔ ـــ ها: (عورت کی) عصمت دری کرنا۔ ـــ ہ: کی توہین کرنا، بے عزتی کرنا، ہتک، اہانت، ہلکی کرنا، کوذلیل کرنا، بدنام کرنا، رسوا کرنا، کی بدگوئی کرنا، حیثیت عرفی کرنا، کوخواہ مخواہ بدنام کرنا، پر بہتان باندھنا، پر تہمتیں دھرنا، پر تہمت لگانا، سے بری طرح سے پیش آنا، سے بدسلوکی کرنا، کوگالی دینا، سے سخت کلامی کرنا، پر دشنام طرازی کرنا، کو وحشی بنانا۔ لایُنْتَهَكُ: پکا، استوار، مقدس، جس کی حرمت قائم رکھنی پڑے، حرام، محرم، متبرک، حرمت والا۔ نَهْك: کمزور کرنا، تھکا دینا، تھکا دینا، فرسودگی، استعمال، صرف، خرچ، خاتمہ، خرچ شدہ مقدار، سخت کمی، سخت تھکاوٹ، غلط یا ناجائز استعمال، خلاف ورزی، بے حرمتی، بے عزتی، بدسلوکی، سخت کلامی، دشنام طرازی، دشنام، گالی۔ نَهْكَة: سخت تھکاوٹ، لاغری، دبلاپن، ضیاع۔ انهاك: سخت تھکاوٹ، تھکا دینا، خالی کرنا۔ اِنْتِهَاك: کمزور کرنا، تھکا دینا، فرسودگی، خرچ، استعمال، صرف، خاتمہ، سخت کمی، غلط یا ناجائز استعمال، خلاف ورزی، بے حرمتی۔ انتهاك الـحُرمَة: (مقدس چیز کی) بے حرمتی انتهاك العَوْرَة: گناہ جو اخلاقی خباثت کا نتیجہ ہو۔ مُنهِك: تھکا دینے والا۔

نهل: ۱۔ نَهِلَ ـ نَهَلاً و مَنْهَلاً الإبلُ: اونٹوں کا پہلی بار کا پینا۔ اَنْهَلَ الإبلَ: اونٹوں کو پہلی بار پانی پلانا۔ ـــ القومُ: قوم کے اونٹوں کا پہلی بار پانی پینا۔ اَنْهَلوُا زَرْعَهُم: کھیتی کو پہلی بارسیراب کرنا۔ النَاهِل (فا) جمع نَهَلٌ ونُهُل ونُهُول و نَهَلَةٌ ونَهْلَى ونِهَال: سیراب۔ الناهِلة جمع نِهَال و نَوَاهِل: ناهِل کا مونث۔ چشمہ کی طرف آنے جانے والے۔ النَهَل (مص): ناهِل کی جمع۔ پہلی بار کا پینا۔ وہ خوراک جو کھائی جائے۔ النَهْلان جمع نَهْلَى: پینے والا، سیراب۔ المِنْهَال: بہت پانی پلانے والا۔ بہت فیاض۔ الـمَنْهَل جمع مَنَاهِل: گھاٹ، چشمہ پینا، راستہ پر پانی پینے کی جگہ۔

۲۔ نَهِلَ ـ نَهَلاً و مَنْهَلاً الإبلُ: اونٹوں کا پیاسا ہونا۔ الناهِل جمع نَهَلٌ ونُهُل ونُهُول و نَهَلَة و نَهْلَى ونِهال: پیاسا۔ النَواهِل: بھوکے اونٹ۔ النَهْلان جمع نَهْلَى: پیاسا۔ ابلٌ نَهْلَى: بھوکے اونٹ۔

۳۔ اَنْهَلَ فلانًا: کوغضبناک کرنا۔

۴۔ المِنْهَال: اونچا ٹیلہ جس کی ریت گرتی رہے۔ قبر۔

⭘ نَهِلَ ـ نَهَلاً و مَنْهَلاً: پینا۔ نَهْلَة جمع نَهَلات: پانی، شربت، شراب، پینے کی چیز، بادہ، گھونٹ وہ مقدار جو ایک مرتبہ نگلی جاسکے۔ مَنْهَل جمع مُنَاهِل: پانی پینے کا گھاٹ، چشمہ، جوہڑ۔

نهم: ۱۔ نَهَمَ ـ نَهْمًا و نَهْمَةً و نَهِيمًا الإبلَ: اونٹوں کو چلنے میں مشتاق بنانے کیلئے ڈانٹنا۔ ـــ نَهْمًا ونَهِيمًا الفيلُ: ہاتھی کا چنگھاڑنا۔ نَاهَمَ مُنَاهَمَةً ہ: کے ساتھ مل کرآواز نکالنا۔ اِنْتَهَمَ: جھڑک کر کھانا۔ الناهِم (فا): چیخنے والا، چلانے والا۔ النُهَام جمع نُهُم (ح): الو، راہب۔ النِهامِيُّ والنُهامِيّ: راہب۔ النَهَّام (ح): شیر۔ النَهَامَة (ح): شیر۔ النَهِيم: ہاتھی کی دھاڑ۔ ہاتھی کی چنگھاڑ، شیر کی دھاڑ۔ المِنْهَام من الابل جمع مَنَاهِيم: ڈانٹ پر سدھی ہوئی اونٹنی۔

۲۔ نَهِمَ ـ نَهَمًا: بہت کھانا۔ نَهِمَ ـ نُهِمَ نَهْمًا و نَهَامَةً في الاكل: کھانے میں حریص ہونا۔ ـــ فلانٌ في الشي: چیز کا مشتاق ہونا۔ النَهِم: حریص۔ پیٹو۔ النَهْمَة (مص): منهم کا اسم مرۃ۔ حاجت، سخت خواہش، کہاجاتا ہے: لَهُ في هذا الامر نَهْمَةٌ: وہ اس معاملہ کی سخت خواہش رکھتا ہے۔ قَضَى منه نَهْمَتَهُ: اس نے اس سے اپنی شدید خواہش پوری کی۔ النَهّام: مبالغہ کا صیغہ۔ شیر۔ النَهَّامَة: نَهّام کا مونث۔ شیرنی۔ النَهِيم: حریص پیٹو۔ المَنْهُوم (مفع): حریص۔ مشتاق، فریفتہ کہاجاتا ہے: هو منهوم بالمال: وہ مال کا حریص ہے، مشتاق یا پر فریفتہ ہے۔

۳۔ النَهامِيّ: نون کی تثلیث کے ساتھ، لوہار، بڑھئی۔ النِهامِيّ والنُهامِيّ: ہموارراستہ۔ النَهّام: واضح راستہ کا بیچ۔

⭘ نَهِمَ ـ نَهَمًا و نَهَامَةً: بے حد بھوکا ہونا، بڑا لالچی ہونا، سیراب نہ ہونے والا ہونا۔ ـــ في: کا حریص، لالچی ہونا۔ نَهَم: بے حد بھوک، ندیدگی، بہت اشتیاق۔ نَهْمَة: بڑھکتی ہوئی خواہش۔ طلب، حرص، طمع، لالچ، دلدادگی، شفتگی۔ نَهِم: لالچی، حریص، مشتاق، دلدادہ، شیفتہ، سیراب نہ ہوسکنے والا، بہت بھوکا، ندیدہ، کھاؤ، پیٹو، پرخور، نفیس خوراک کا شائق، خوش خور۔ نَهِيم: لالچی، حریص، طامع، مشتاق، دلدادہ، شیفتہ، بہت بھوکا، ندیدہ، بہت شائق، کھاؤ، پیٹو، پرخور، نفیس خوراک کا شائق، خوش خور۔ مَنْهُوم: لالچی، حریص، مشتاق، دلدادہ، شیفتہ، سیراب نہ ہوسکنے والا۔ ـ ب: کا حریص، کا خواہاں، خواستگار، شائق، طالب۔

نهو: نَهَا يَنْهُو نَهْوًاهُ: کوروکنا، منع کرنا۔

نهى: ۱۔ نَهَى يَنْهَى نَهْيًا هُ عن كذا: کو سے عمل یا قول سے، روکنا، منع کرنا صفت مذکر: ناهٍ صفت مونث ناهِيَة اور جس سے روکا جائے وہ مَنْهِيٌ عَنْهُ ہے۔ اسم النُهْيَة۔ ـــ اللّٰهُ عن كذا: اللہ کا کسی چیز کو حرام کرنا، کہا جاتا ہے هو رجلٌ نَهَاكَ مِن رجلٍ: وہ ایک آدمی تیرے لئے کسی بھی ایک سے کافی ہے۔ هِيَ امرأة نَهْتُكَ من امرأةٍ: وہ ایک عورت تیرے لئے کسی دوسری عورت سے کافی ہے۔ هما رجلان نَهَاكَ من رجلين: وہ دومرد تیرے لئے کوئی سے دومردوں سے کافی ہیں۔ هُمْ رجالٌ نَهُوك من رجالٍ: وہ مرد تیرے لئے کئی مردوں سے کافی ہیں۔ ـــ اليه

الخبرُ: تک خبر کا پہنچنا۔ (یہ نُهِیَ بصیغہ مجہول سے کم مستعمل ہے) نَهِیَ ۔ نَهًی عن الحاجةِ: حاجت چھوڑ دینا، خواہ اس کو حاصل کیا ہو یا نہ۔ نَهُوَ یَنْهُو نَهَاوَةً: بہت ذہین ہونا۔ نُهِیَ الیه الخبرُ تک خبر کا پہنچنا۔ نَهّیٰ تَنْهِيَةً هُ: کو روکنا، منع کرنا۔ ـــ الشیُٔ: چیز کا نہایت تک پہنچنا۔ ـــ الیه الخبرَ: خبر کو اس تک پہنچانا۔ أَنْهَى إنْهاءً الشیَٔ: چیز کو پہنچانا۔ ـــ الامرَ اِلی الحاکم: حاکم کو معاملہ سے مطلع کرنا۔ ـــ الرجُلُ من اللحم: گوشت پر اکتفاء کرنا اور پیٹ بھر کر کھانا۔ کہا جاتا ہے۔ طَلَبَ حاجةً حتی أنْهی عنها: ضرورت کا طالب ہو کر اسے ترک کر دینا، حاصل کر کے یا بلا حصول۔ تَنَاهَی تَنَاهِیًا الشیُٔ: چیز کا اپنی نہایت کو پہنچنا۔ ـــ الماءُ: پانی کا تالاب میں رکنا اور ٹھہر جانا۔ ـــ الخبرُ: خبر کا پہنچنا۔ ـــ عن الشیٔ: سے رکنا۔ ـــ القومُ عن المنكر: برے کام سے بعض کا بعض کو روکنا۔ اِنْتَهَی اِنْتِهاءً عن الشیٔ: سے رکنا۔ ـــ الشیُٔ: چیز کا اپنی نہایت کو پہنچ جانا۔ ـــ الیك المثلُ او الخبرُ: تک ضرب المثل یا خبر پہنچنا۔ ـــ بفلان الی موضع كذا: کو کسی جگہ پہنچانا۔ اِسْتَنْهَی استنهاءً هُ: کو باز رہنے کے لئے کہنا۔ استنهَیْتُ فلاناً من فلان: میں نے فلاں شخص سے کہا کہ فلاں شخص کو مجھ سے باز رکھے۔ النَاهِی (فا) جمع نُهَاة: پیٹ بھرا۔ سیراب۔ کہا جاتا ہے: نَاهِیُكَ بزیدٍ فارساً: تمہارے لئے شہسوار زید کافی ہے۔ هذا رجُلٌ ناهیكَ من رجل: یہ آدمی کسی اور آدمی سے تمہارے لئے کافی ہے۔ یہ کلمہ تعجب ہے اور مدح کے موقع پر بولتے ہیں۔ پھر کثرت استعمال کی وجہ سے ہر تعجب پر بولا جانے لگا۔ اسم فاعل ہونے کی وجہ سے مونث، مثنی اور جمع کے صیغے آتے ہیں، چنانچہ آپ کہتے ہیں۔: هذه امرأة ناهیتُك من امرأة وغیره وغیره۔ یہ عورت دوسری عورت سے تمہارے لئے کافی ہے صفت ہونے کی وجہ سے ناهِیك وناهیتُك آتے ہیں۔ الناهیة جمع نواهٍ: ناہی کا مونث۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ مالهٗ ناهیة: فلاں شخص کے پاس عقل نہیں جو اسے بری بات سے روکے۔ ماتنهاهُ عنا ناهِیَةٌ: جو تم ہم سے روکتے ہو وہ پابندی ہے۔ ماینظر فی اوامر اللّٰه و نواهیه: وہ اللہ کے اوامر و نواہی پر غور نہیں کرتا۔ النِهاء: چیز کی غایت اور آخر، انداز، مقدار۔ هُم نِهاءُ مائةٍ: وہ سو کے قریب ہیں۔ ـــ من النهار والماء: دن اور پانی کی چڑھائی۔ بلندی۔ النُهاء: پانی کی چڑھائی۔ اندازہ۔ مقدار کہا جاتا ہے۔ هُمْ نُهاءُ مائةٍ: وہ سو کے قریب ہیں۔ نفسٌ نُهاةٌ: کسی چیز سے رکنے والا النفس۔ النِهایة جمع نِهایات: کسی چیز کی غایت اور آخر۔ آخری حد یا درجہ۔ نِهایاتُ الدار: گھر کے حدود۔ النَهُوّ: منع کرنے والا۔ هو نهوٌّ عن المنكر امور بالمعروف: وہ برائی سے روکنے والا اور امر بالمعروف کرنے والا ہے۔ النَهْیُ (مص) عند النحاة: نحویوں کے نزدیک طلب ترک فعل اس کے لئے لا کا لفظ استعمال کیا جاتا ہے جسے لاناهیة کہتے ہیں۔ هل رجُلٌ نَهْیُكَ مِن رَجُلٍ: کیا کوئی مرد تیرے لئے کسی مرد سے کافی ہے۔ مصدر ہونے کی وجہ سے اس کی تانیث، تثنیہ اور جمع نہیں آتی ـــ والنِهی جمع أَنْهٍ وانْهاء ونُهِیّ ونِهاء: تالاب، یا تالاب نما کوئی چیز۔ النِهی والنِهی جمع نَهُون ونِهُون: کامل العقل۔ هو نَهٍ ونِهٍ: وہ کامل العقل ہے۔ النُهَی، النُهْیَة کی جمع۔ عقل۔ النُهْیَة جمع نُهًی: النُهی کا اسم۔ عقل۔ میخ کے سرے کا سوراخ، چیز کی غایت اور اس کا آخر ناقةٌ نِهْیَةٌ: انتہائی موٹی اونٹنی۔ النَهِیّ جمع أنْهِیاء: انتہائی موٹا۔ فلانٌ نَهِیٌّ فلان: فلاں شخص فلاں شخص کو روکتا ہے۔ رجُلٌ نَهِیٌّ: کامل العقل مرد۔ التَنْهاة والتَنْهِیة من الوادی جمع تَناهٍ: وادی کا آخری کنارہ۔ التِنْهَاة: سیلاب روکنے کا بند۔ المَنْهاة: نہایت عقل، گناہ سے دور رہنے کی حالت۔ رجُلٌ مَنْهاةٌ: عقلمند اچھی رائے والا آدمی۔ المُنْتَهَی: نہایت۔ مَنَاهِیُ الشرع: وہ کام جن سے شرع روکتی ہے۔

۲۔ النِهاءُ: سفید رنگ کا پتھر جو سنگ مرمر سے زیادہ نرم ہوتا ہے۔ موتیوں کی ایک قسم النَهاء: شیشہ۔ صراحیاں، یا لمبی گردن کی بوتلیں۔ النِهَی: شیشہ

○ نَهَا ـــ نُهُوًّا ونَهًی۔ نَهْیًا ه عن: کو کچھ کرنے سے روک دینا، منع کرنا، پر کچھ کرنے کی پابندی لگانا، کو سے محروم کرنا، کو کیلئے مردود قرار دینا، نُهِیَ اِلی: (خبر کا) کے پاس آنا، تک رسائی حاصل کرنا، تک پہنچنا، کے علم میں آنا۔ أَنْهَی ه الی: کو تک لیجانا، کو تک پہنچانا، کو کے پاس بھیجنا، ارسال کرنا، منتقل کرنا، کو کی اطلاع دینا، خبر دینا۔ کو کے علم میں لانا، کو سے مطلع کرنا، آگاہ کرنا۔ ـــ ه: کو ختم کرنا، مکمل کرنا، کو طے کرنا، کا فیصلہ کرنا۔ تَنَاهَی: ختم ہو جانا (امتداد وقت کا) ایک بلند درجہ حاصل کرنا۔ ـــ الی: کے پاس آنا، کے پاس جانا، تک پہنچنا۔ ـــ عن: سے باز رہنا، احتراز کرنا، کو چھوڑ دینا، ترک کر دینا، کو کرنے سے رک جانا۔ تَنَاهی اِلی اسماعهم: کے سننے میں آنا، کے علم میں آنا۔ اِنْتَهَی: ختم ہونا، طے ہو جانا، فیصلہ ہو جانا، (مقررہ وقت کا) ختم ہو جانا۔ اِنْتَهَی ب ب کے ذریعے، میں یا کے ساتھ ختم ہونا۔ ـــ عن: کو ختم کرنا۔ ـــ من: کے ساتھ ختم ہونا، مکمل ہونا۔ ـــ اِلی: انجام کار، آخر کار (ساحل) پر پہنچنا، آخر الامر تک پہنچنا۔ ـــ اِلی ان: ایک ایسے مقام تک آنا جہاں، ایسی جگہ ختم ہونا جہاں، کا انجام ہونا کا نتیجہ ہونا۔ ـ الی: کے علم میں آنا۔ ـ ب اِلی: کو تک لیجانا۔ ـ عن: سے باز رہنا، رکنا، کو ترک کر دینا، کو کرنے سے رک جانا۔ انتهی الامر اِلی ان: کا نتیجہ یہ تھا کہ، کا مطلب یا مدعا یہ تھا کہ، قصہ مختصر یہ کہ، الحاصل ـــ انتهی به الامر إلی أن: وہ اس مقام تک پہنچا جہاں ـــ نَهْی: روک دینا، امتناع، ممانعت، بندش، بندی، قدغن، پابندی، ممنوع قرار دینا، حرام ٹھہرانا۔ النَهْی والامر: غیر محدود اور مطلق اختیار، استبدادی، حاکمانہ یا آمرانہ طاقت، حکومت یا اختیار۔ قیادت، اقتدار۔ نَهْیِی: امتناعی، مزاحمتی، مانع، نُهَی: ذہانت، سمجھ، عقل، فہم، فراست، معقول بات، نفس، شعور، ذہن، دماغ، نُهْیَة: ذہن۔ نفس۔ شعور، ذہانت، سمجھ، عقل، فہم فراست، دماغ، نِهاءَ: حد، انتہائی درجہ، نِهایة جمع نِهایات: خاتمہ، اختتام، آخری حصہ، آخر، اخیر، انجام، نتیجہ، جتنا زیادہ ہو سکے، انتہاء، غایت، نہایت۔ نِهایةً: آخر میں، آخرکار، انجام کار، بالآخر، فی النهایة: آخر میں، آخرکار، انجام کار، بالآخر۔ اِلی النهایة: آخر تک۔ بلانِهایةٍ: جاری رہنے والا، غیر مختتم، غیر مختتم طور پر۔ إلی غیرِ نِهایةٍ یا اِلی مالا نِهایةَ له: غیر مختتم طور پر، ازل تک، لامتناعی طور پر، ہمیشہ کیلئے، دوامی، غیر مختتم طور پر۔ للنهایة: انتہائی حد تک، ازل تک، ابد تک نِهایةُ الأرَب: آخری یا بنیادی منزل مقصود۔ النهایة الصُغْرَی: کم سے کم۔ النهایةُ الكُبْرَی (العُظْمَی): زیادہ سے زیادہ۔ النهایةُ العُلْیا: بہترین درجہ، سب سے زیادہ مارک (سکول میں) اعلی دَرَجَةً فی النِهایةِ الكبْرَی: (درجہ حرارت میں) زیادہ سے زیادہ حتمی درجہ۔ اقلُّ درجةٍ فی النهایةِ الصُغْرَی: حتمی کم سے کم درجہ، کان نهایةً فی الحِذْق: انتہائی ماہر ہونا۔ نِهائی: انتہائی، زیادہ سے زیادہ، آخری، فیصلہ کن، بنیادی، قطعی، حتمی۔ نِهائیاً: آخرکار، انجام کار، بالآخر۔ اِنذار نهائی یا بلاغ نِهائی: الٹی میٹی (Ultimatum) حکم نِهائی: آخری فیصلہ۔ عِلاجٌ نِهائیٌ: انتہائی علاج، آخری تدبیر۔ آخری بچنے کا طریقہ۔ فوزٌ نِهائی:

آخری فتح، آخری (شاندار) کامیابی۔ مُبَارَاۃ نِہَائی: فائنل میچ، آخری مقابلے (کھیلوں میں) Final۔ لانِہَائی: لامتناہی۔ لانِہَائِیۃ: ازل۔ ابد، بے حد، بے پایاں۔ اِنْہاء: ختم کرنا، مکمل کرنا، اختتام، تکمیل، تصفیہ۔ فیصلہ، نتیجہ، خاتمہ، توقف، وقفہ، ٹھہراؤ، معطّل، معلق ہونا۔ تَنَاہٍ: محدودیت (وقت کے امتداء کا) اختتام۔ اِنْتِہاءُ الاجل: زندگی کا خاتمہ، موت۔ نَاہٍ: امتناعی، مانع۔ ھذا رجلٌ نَاہِیکَ من رجُلٍ: یہاں ایک ایسا آدمی ہے جو کسی بھی آدمی کی جگہ لے سکتا ہے۔ نَاہِیکَ مِن (نیز عن۔ باب) ـــ: کتنا معقول، خوب، اچھا، عمدہ ہے۔ ـــ: کتنا، ممتاز، نمایاں، غیر معمولی ہے۔ یا ـــ: کے لئے کافی ہے، اس کا تو ذکر ہی کیا، اسے تو رہنے دو، سب سے بڑھ کر یہ کہ۔ ـــ: اولاً، مقدم، سب سے پہلے، ابتدائی طور پر، بنیادی طور پر، مثال کے طور پر، لیجئے۔ نَاہِیکَ ب: یہ کہنا کافی ہے کہ۔ ـــ نَاہِیکَ بان: اتنا کافی ہے کہ...... یہ جاننا کافی ہے کہ...... یہ حقیقت تو رہنے دو کہ......، اس حقیقت کا تو ذکر ہی کیا کہ...... اس حقیقت کا تو ذکر ہی کیا کہ...... اس حقیقت سے قطع نظر کہ ـــ نَاہِیَۃ: پابندی، ممانعت۔ مَنْہِیٌّ: روکا ہوا منع کیا ہوا، ممنوع، ناجائز، محروم کیا ہوا، خلاف قانون، غیر قانونی۔ مُتَنَاہٍ: ختم کیا ہوا، ختم شدہ، محدود، منتہی، انتہائی، حد سے زیادہ فزوں، از حد، بہت زیادہ، مبالغہ آمیز، مبالغہ آمیزانہ۔ غیر مُتناہٍ: غیر محدود، بے حد، بے کنارا، بے انتہا بڑا، لامحدود، لامتناہی۔ مُتَنَاہٍ فی الدقۃ: انتہائی یا بے حد پتلا یا باریک۔ ـــ: بے انتہا خوبی یا عمدگی والا۔ مُتَنَاہٍ فی الصِغر: بے حد چھوٹا، بہت ہی رقیق یا باریک۔ مُنْتَہٍ: ختم ہونے والا، کم ہونے والا، ختم کیا ہوا، جس کی (قانونی طور پر) مدت گزر چکی ہو۔ مُنْتَہًی: ختم کیا ہوا، انتہا، خاتمہ، انتہائی، اعلیٰ درجہ، انتہائی حد۔ بِمُنْتَہَی الشدۃ: انتہائی زور یا طاقت سے۔ فی مُنْتَہَی الدِقَّۃ: انتہائی باریک۔ بلغ مُنْتَہَاہ: اپنے بلند ترین درجہ پر پہنچنا۔

نوا: ا۔ نَاءَ یَنُوءُ نَوْءًا و تَنْوَاءً: مشقت و تکلیف سے اٹھنا۔ گرنا۔ ـــ بالحمل: بوجھ کو مشکل سے اٹھانا۔ ـــ بہ الحملُ: کو بوجھل کرنا، کو بوجھ کا جھکانا۔ ـــ النجمُ: مغرب میں فجر کے وقت ایک ستارہ کا غروب ہونا اور اسی وقت دوسرے ستارہ کا مشرق میں طلوع ہونا۔ ناوأ مُنَاوَأَۃً و نِوَاءً ہُ: پر فخر کرنا، کا مقابلہ کرنا، سے دشمنی کرنا۔ أناءَ إناءَۃً ہُ الحملُ: کو بوجھل کرنا، کو بوجھ کا جھکانا۔ اِسْتَنَاءَ اِسْتِنَاءَۃً النجمُ: بمعنی نَاءَ النجمُ ـــ فلانًا: کسی سے عطیہ مانگنا۔ النوء (مص): نباتات، سبزی۔ ـــ جمع أنواء و نُوءٌ آن و انْؤٌ: عطیہ، بخشش، غروب کے لئے جھکنے والا ستارہ۔ بارش۔ کہتے ہیں: صدقَ النوءُ: مائل بغروب ستارہ سچا ثابت ہوا، یہ اس وقت کہتے ہیں جب بارش ہو کہا جاتا ہے کہ النوء کا معنی مغرب میں منزل سے ایک ستارہ کا غروب ہونا اور اس کے رقیب ستار کا اسی وقت مشرق میں ہر وقت تیرہ دن تک طلوع ہوتا ہے۔ عربوں کے ہاں ۲۸ ستارے تھے جو سال بھر میں نکلا کرتے تھے۔ ان میں فجر کے وقت تیرہ راتوں تک ایک ستارہ مغرب میں غروب ہو جاتا تھا اور اسی وقت مشرق میں دوسرا ستارہ طلوع ہوتا تھا۔ جاہلیت میں عرب کہتے تھے کہ جب ایک ستارہ غروب ہوا اور دوسرا طلوع ہوا تو لازمی طور پر اس وقت بارش ہوگی یا ہوائیں چلیں گی اور یوں وہ اس وقت ہر بارش کو اس ستارہ سے منسوب کرتے تھے اور کہتے تھے: مطرنا بنوء الثریاء او بنوء الدبران: ہم پر ثریا یا دبران کے ستارہ کی وجہ سے بارش ہوئی۔ کہا جاتا ہے: مابالبادیة انواءُ من فلان: ریگستان میں فلاں شخص سے ان ستاروں سے زیادہ جاننے والا کوئی نہیں۔ النوء (عند الملاحین): ہوا کا تیز چلنا اور سمندر کی لہروں کا ساحل سے ٹکرانا۔ المُستناء: عطیہ مانگا ہوا۔

۲۔ نَاءَ یَنُوءُ نَوْئًا و تَنْوَاءً: دور ہونا۔

٭ نَاءَ ـُ نوء أَب: (بوجھ کے نیچے) گر جانا، دب جانا، ناکارہ ہونا، ٹوٹ جانا، دھڑام سے گر جانا، شکار ہو جانا، پر بہت بوجھ ہونا۔ نَاءَ بالحمل: مشکل سے بوجھ برداشت کرنا، بوجھ سے گر پڑنا، بوجھ تلے پس جانا۔ نَاءَ بکَلْکَلِہِ: کو المناک طور پر کچل ڈالنا۔ پر بہت بوجھ ڈالنا۔ نَاءَ ہُ: کی مزاحمت کرنا، کا مقابلہ کرنا، مخالفت کرنا، کا ڈٹ کر مقابلہ کرنا، کے مقابلہ میں جم جانا، کو خاطر میں نہ لانا، کی اطاعت نہ کرنا، کے ساتھ مقابلہ میں حصہ لینا، سے لڑنا، کشمکش کرنا، سے آگے بڑھنے کی کوشش کرنا، سے مسابقت کی سعی کرنا۔ نَاوَأَہُ العَداء: کے خلاف ہونا، کا مخالف ہونا، کا دشمن ہونا، سے عداوت اور دشمنی کا سلوک کرنا۔ أَنْوَاہُ: کو کچلنا۔ نَوْءٌ جمع أَنْوَاء و نُوان: آندھی جھکڑ، طوفانی ہوا، طوفان، تیز ہوا، طوفان بادوباراں، تند ہوا کا جھونکا، طوفانی آندھی۔ مُنَاوَأَۃ: مقابلہ، تعرض، مزاحمت، مخالفت، سرتابی، ضد، ہٹ، حکم عدولی، سرکشی، نافرمانی، جدوجہد، لڑائی، دنگا، جھگڑا، تنازعہ، مناقشہ، تکرار، نزاع، بیر، اختلاف، جدل وجدال۔

نوب: ا۔ نَابَ یَنُوبُ نَوْبًا و مَنَابًا و نِیابًا فی الامر عن زید: کا کسی معاملہ میں قائم مقام ہونا۔ نائب ہونا۔ صفت: نائب: معاملہ۔ مَنُوبٌ فیہ اور زید منوب عنہ۔ ـــ الیہ: کے پاس بار بار واپس آنا۔ کہا جاتا ہے۔ النحلُ تنوب الی الخلایا: شہد کی مکھی اپنے چھتے میں بار بار واپس آتی ہے۔ ـــ الی اللّٰہ: اللہ کی طرف لوٹنا، توبہ کرنا۔ ـــ فلانٌ: اللہ تعالیٰ کی اطاعت پر کاربند رہنا۔ ـــ نَوْبًا و نَوْبَۃً فلانًا امرٌ: کو کوئی امر پیش آنا۔ نُوِّبَ فلانٌ: کی باری مقرر کیا جانا۔ نَاوَبَ مُنَاوَبَۃً ہُ: کو سزا دینا، کے ساتھ باری لینا، کے بعد آنا، سے ردل بدل کرنا۔ أَنَابَ زیدٌ عنہ وکیلاً فی کذا: کو کسی معاملہ میں اپنا قائم مقام بنانا، وکیل بنانا۔ زید: مُنیب: وکیل۔ مُنَاب: معاملہ: مُنَاب فیہ: یعنی زید قائم مقام یا وکیل مقرر کرنے والا، وکیل جسے قائم مقام بنایا گیا، معاملہ جس میں کسی کو قائم مقام یا وکیل بنایا گیا ہو۔ کہا جاتا ہے۔ انْبْتُہُ مَنَابِی: میں نے اسے اپنا قائم مقام بنایا۔ ـــ الیہ: کی طرف بار بار لوٹنا۔ ـــ الی اللّٰہ: اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہونا، تائب ہونا۔ کہا جاتا ہے: أتانی فلانٌ فماأنبْتُ لہُ او الیہ: فلاں شخص میرے پاس آیا تو میں نے اس کی طرف کوئی توجہ نہیں دی۔ تَنَاوَبَ تَنَاوُبًا القومُ علی الماء: لوگوں نے پانی کو کنکریوں سے آپس میں تقسیم کیا۔ ـــ القومُ الامرَ: کام کو باری باری کرنا۔ ـــ بَتْہُ الخطوبُ: کو مصائب زمانہ کا پیش آنا، کہا جاتا ہے: المنا یا تتنا وُبنا: ہم میں سے ہر ایک کو موت اس کی باری پر آتی ہے۔ تَنَاوَبُوا الخطب او الامرَ: کام یا معاملہ کو باری باری کرنا۔ اِنْتَابَہُمْ اِنْتِیَابًا: کے پاس بار بار آنا، پے در پے آنا۔ ـــ فلانًا امرٌ: کو معاملہ پیش آنا۔ ـــ زیدٌ عمرًا: زید کا عمر کا قصد کرنا، یعنی عمر کے پاس جانا۔ اِسْتَنَابَ اِسْتِنَابَۃً ہُ: کو اپنی نیابت (نائب ہونے) کے لئے کہنا۔ النائِب (فا) جمع نُوَّب و نُوَّاب: قائم مقام۔ کہا جاتا ہے: خیرٌ نائبٌ: خیر کثیر۔ ـــ: جمع نُوّاب: قانون ساز اسمبلی کا منتخب رکن۔ رکن پارلیمنٹ (ا ع): لیفٹیننٹ۔ ایجوٹینٹ (Adjutant) النائِبَۃ جمع نَائِبات و نَوَائِب: نائب کا مونث، مصیبت، آفت۔ النَوائِب: حوادث (اچھے یا برے) نَوائِبُ الرعیّة: پلوں اور سڑکوں کی درستی کے لئے شاہی ٹیکس۔ الحُمّی النائبة: روز آنے والا بخار۔ النُوب واحد نائِب شہد کی مکھیاں النُوَب (مص: نائب کی جمع۔ ایک دن رات کی منزل، نزدیکی، قوت۔ النَوْبَۃ (مص) جمع نُوَب: فرصت، موقعہ

باری۔ (کہاجاتا ہے: جاءت نوبتك: تمہاری باری آگئی) بخار آنے کا وقت (طب) ـ سولت (جیسے دولت پاکستان) النُوبَۃ جمع نُوَب: آفت، مصیبت، حادثہ۔ النِیابَۃ (مص): نیابت، باری، کہاجاتا ہے: جاءَت نیابتُك: تمہاری باری آگئی۔ المجلس النیابی: پارلیمنٹ (Parliament) المَنَاب (مص): پانی کی طرف جانے والا راستہ۔ کہاجاتا ہے: نَابَ مَنابَ القاضی: اس نے قاضی کی جگہ لی۔ وہ قاضی کا قائم مقام ہوا۔ المُنِیب (فا): بہت بارش، عمدہ بہار۔

۲۔ النُوب واحد نوبی نوبہ (سوڈان) کی قوم۔ النُوبَۃ: سوڈان کی قوم۔ صعید (بالائی مصر) کے جنوب میں اس قوم کا ملک۔

○ نَابَ ـ نَوْبًا و مَنَابًا و نِیابَۃً عن: کی نمائندگی کرنا، کی قائم مقامی کرنا، کی وکالت کرنا، کا قائم مقام ہونا، کا بدل ہونا، کے نائب، بدل یا وکیل کے طور پر کام کرنا، کی جگہ لینا، کا جانشین ہونا، کے عہدہ پر کام کرنا، کی طرف سے کام کرنا۔ ــ الی: کے پاس وقتاً فوقتاً لوٹنا، سے وقتاً فوقتاً ملنا، کے مکان پر بہت دفعہ، بار بار یا اکثر جانا۔ ــــ نَوْبًا و نَوْبَۃً ہ: کو لگنا، پر آپڑنا، پر حملہ کرنا (مصیبت وغیرہ کا)، کو پیش آنا، کے حصہ میں آنا، پر نازل ہونا۔ نَوَّبَ ہ عن: کو کا نائب یا کارندہ، مقرر کرنا، کا نمائندہ، ایلچی یا سفیر بنا کر بھیجنا کو کا نائب، نمائندہ یا وکیل بنانا، کو کا اختیار دینا۔ نَاوَبَ ہ: کے ساتھ باری لینا، کے ساتھ باری باری آنا۔ أَنَابَ ہ عن: کو کا نائب بنانا، کا وکیل بنانا، کو کا قائم مقام بنانا، یا وکیل بنانا، کو کا نمائندہ بنانا، کو کی طرف سے اختیارات دینا۔ ــ الی وقتاً فوقتاً کے پاس آنا، سے اکثر، بار بار یا کئی بار ملنا، کے پاس بار بار یا اکثر جانا۔ اناب الی اللّٰہ: پشیمان یا نادم ہو کر اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہونا۔ تَنَاوَبَ فی / علی / ہ: کسی کام میں باری لینا، کو بار باری کرنا، کو پے در پے یا ایک ایک کر کے ملنا۔ پر پے در پے یا ایک ایک کر کے آپڑنا۔ پر پے در پے یا ایک ایک کر کے مصیبت ڈالنا۔ تناوبتہ الخطوبُ: اس نے ایک کے بعد دوسری مصیبت اٹھائی، جھیلی، برداشت کی، سہی۔ اِنْتَابَ ہ: پر آپڑنا، ٹوٹ پڑنا، کو گھیر لینا، کو تکلیف میں ڈالنا، ایذا پہنچانا، کو پیش آنا۔ نَوْب جمع نُوَب: تبدیلی، ادل بدل، تبادل، باری، بدل باری، دورہ، گردش، چکر (کی) باری، وقت، بار (جیسے ایک بار، دو بار) موقع، حالت۔ ـــ جمع نوبات: دورہ (جیسے غشی کا دورہ) حملہ (جیسے بخار کا حملہ) غلبہ (جذمات کا)، بحران (پہرے دار وغیرہ کی) تبدیلی، پہرے دار کا فرض، پہریدار، بگل، سیٹی، موسیقاروں کا طائفہ، ملکی سازندوں کا چھوٹا طائفہ۔ بالنوبۃ: اپنی باری سے، باری باری سے، بار باری، پے در پے، ایک ایک کر کے، یکے بعد دیگرے۔ نوبۃ عصبیۃ: اعصابی حالت کا نازک وقت۔ نوباتُ المطر: بارش کے وقفے، بارش کے اوقات یا عرصے۔ جاءت نوبتہ: اس کی باری آئی۔ نَوْبَتْجی: ڈیوٹی پر، محافظوں کا کمانڈر۔ ڈیوٹی پر موجود افسر۔ نوبۃ جمع نُوَب: آفت، مصیبت، حادثہ، بھاری ضرب۔ نِیابۃ: نمائندگی، بدل، قائم مقامی، جانشینی، تبادلہ، مختار کا ذریعہ، برانچ، برانچ آفس، ایجنسی، تفویض، سپردگی (اختیارات)، نمائندگان، استغاثہ، ضلعی اٹارنی جنرل (وکیل اعظم) کا دفتر۔ نیابۃً عن: کی جگہ، کے بجائے، کی بجائے۔ بالنیابۃ: قائم مقام، منصرم، نائب، مختار کے ذریعے۔ مدیر المصلحۃ بالنیابۃ: محکمہ کا ڈپٹی ڈائریکٹر۔ بالنیابۃ عن: کے نام پر، کی طرف سے۔ نیابۃ عمومیۃ: استغاثہ، ضلعی اٹارنی کا دفتر۔ رئیس النیابۃ: میر مستغیث (Chief prosecuter) وکیل النیابۃ: استغاثہ کا نمائندہ، استغاثہ کا وکیل۔ النیابات المالیۃ: مالی یا مالیاتی تفویضات۔ نیابی: نیابتی، کام یا اختیار تفویض کیا ہوا۔ فرائض یا حقوق سونپا ہوا۔ نمائندہ، پارلیمنٹری۔ حکومۃ نیابیۃ: نمائندہ (پارلیمنٹری) حکومت۔ مجلس نیابی: پارلیمنٹ۔ مَنَاب: جانشینی، قائم مقامی، بدل، قائم مقام، مختار کے ذریعہ انجام دیا جانے والا منصب۔ بطور نائب لی ہوئی جگہ حصہ۔ نابَ مَنَابَہ: کی نمائندگی کرنا، کی جگہ لینا، کی طرف سے کام کرنا۔ مُنَاوَبۃ: گردش، ادل بدل۔ مُنَاوَبَۃً: اپنی باری سے، باری باری سے، ایک ایک کر کے گردش میں، باری پر، پے در پے، یکے بعد دیگرے، ایک ایک کر کے۔ بالمناوبۃ بمعنی مُنَاوَبَۃً۔ مُنَاوَبَۃُ الری: باری باری پانی دینا یا لینا۔ اِنَابۃ: جواز، حکم، اجازت، وکالت، قائم مقامی، اختیارات کی سپردگی، بطور نائب یا کارکن تقرری۔ انابات قضائیۃ: (عدالت سے عدالت کو) قانونی امداد کی درخواستیں۔ تَنَاوُب: ادل بدل، گردش، فصلی، دوری یا میعادی تبدیلی، تبادل (برقیات) بالتناوب: پے در پے، ایک بعد دوسرا، ایک ایک کر کے، باری باری۔ نائب جمع نُوَّاب: نمائندہ، کارندہ، مختار، قائم مقام، یکے بعد دیگرے، مندوب، نائب۔ مجاز کارندہ، سارجنٹ Sergeant ۔ قاضی کا نمائندہ۔ اسسٹنٹ مجسٹریٹ۔

نائبٌ شرعی: قاضی مجاز کا نمائندہ۔ نائب الرئیس: نائب صدر، وائس چیئرمین، نائب (عام یا نائب) عمومی: سرکاری وکیل Public prosecutor۔ نائب العریف: دفعہ دار۔ نائبُ القُنْصُل: نائب قونصل۔ نائب المَلِك: وائسرائے۔ نائبٌ مالی: مالیاتی مندوب۔ مجلس النُوّاب: ایوان نمائندگان، پارلیمنٹ۔ نائب: حصہ، کوٹہ، جائیداد کا تقسیم والا حصہ، قانونی حصہ۔ نائبۃ جمع نائبات و نَوَائب: تغیرات، و نشیب فراز (قسمت، جنگ وغیرہ کے) بھاری ضرب، مصیبت، آفت، حادثہ بدبختی۔ مُنَوِّب: اختیارات تفویض کرنے والا۔ آئین ساز، دستور ساز، ووٹر (Voter) ضابطٌ مُنَوَّب: ڈیوٹی پر موجود آفسر، گارڈ کا کمانڈر۔ مُنَاوِب: ڈیوٹی پر (خصوصاً آفیسر) مُنِیب: تائب، نادم، پشیمان۔ تیار مُتَنَاوِبٌ: الٹی رو Alternating current

نوت ا۔ نَاتَ یَنُوتُ نَوتًا: کمزوری سے جھکنا۔ النُوتِیّ جمع نَوَاتِی: ملاح، جہاز ران۔

۲۔ النُوتْرُون (ف) برقیہ (Neutron)

○ نَاتَ یَنُوتُ نَوتًا: جھولنا، ہلنا جلنا، ڈگمگانا، لڑکھڑا کر چلنا، کے پاؤں لڑکھڑانا، گرنے کو ہونا۔ نُوتَۃ و نُوتَۃ و نوتُ الموسیقی: سُر، سُر کی علامت، سُر کا نشان۔ نُوتَۃ: نوٹ، ریمارک۔ نُوتِی جمع نَوَاتِی و نُوتِیۃ: ملاح، جہاز ران، جہاز کا کپتان۔ نوتی اوّل: کار آموز ملاح، نو آموز ملاح۔ نوتی مُمتاز: ملاح، جہاز ران۔ نَوَاتِیُ السفینۃ: بحری جہاز کا عملہ۔

نوج: نَاجَ یَنُوجُ نَوْجًا: منافقت کرنا، فریب دینا۔

نوح ا۔ نَاحَ یَنُوحُ نَوْحًا و نُوَاحًا و نِیاحًا و نِیاحَۃً و مَنَاحًا ت المرأۃُ المیتَ و علی المیت: عورت کا میت پر نوحہ کرنا، بین کرنا، واویلا کرنا، اسم النیاحۃ: نوحہ، بین، واویلا۔ ـ ت الحمامۃُ: فاختہ کا کوکو کرنا۔ صفت نائِحۃ و نَوَّاحَۃ۔ نَاوَحَ مُنَاوَحَۃً ہ: کا سامنا کرنا، کے سامنے کھڑا ہونا، کے روبرو ہونا، کی مخالفت کرنا، کو منہ توڑ جواب دینا، سے ملنا، سے ملاقات کرنا۔ تَنَاوَحَ تناوُحًا الجبلان: دو پہاڑوں کا آمنے سامنے واقع ہونا۔ ـ ت الریاحُ: ہواؤں کا شدت اور تندی سے چلنا، ہوا کا کبھی پروائی کبھی شمالی اور کبھی جنوبی چلنا۔ اِستناحَ اِسْتِنَاحَۃً الذئبُ: بھیڑیے کا بھونکنا۔ ــ الرجلُ: زور کر دوسروں کو رلا دینا۔ ــ فلانًا: کو رلانا۔ ــ تِ المرأۃ: عورت کا نوحہ کرنا۔ رونا۔ النائح جمع نَوح و

أَنْوَاح ونُوَّح ونَوَائِح ونائِحات: نوحہ کرنے والی۔ النَّوح (مص) جمع ہوکر رونے والی عورتیں۔ النَّوحَة اسم مرہ، میت پر بین۔ نِساءٌ نَوْحٌ جمع ہوکر رونے والی عورتیں۔ النُّوحَة اسم مرہ۔ میت پر بین۔ النَّوَّاح م نَوَّاحَة: اسم مبالغہ۔ (ح) قمری کی طرح کا ایک پرندہ۔ النَّيِّحة: بکری یا اونٹنی جس کا نیم کٹا کان لٹکتا چھوڑ دیا گیا ہو۔ المَنَاحَة جمع مَنَاحات ومَنَاوِح: رونے، بین کرنے کی جگہ، بین۔ نوحة۔ كنا في مناحة فلان: ہم وہاں تھے جہاں بین ہو رہا تھا۔ المَنَاحَة عورتیں جو مصیبت پر رونے کیلئے جمع ہوں۔

۲۔ تَنَوَّحَ تَنَوُّحًا الشيءُ: جھولنا۔ تَنَاوَحَ تَنَاوُحًا تِ الرياحُ: ہوا کا تند چلنا۔ النَّوحَة قوت۔

تَنَاوَحَ: ہوا کا سائیں سائیں کرنا۔ نَوَّاح: نوحہ کرنے والا، بین کرنے والا۔ نَوَّاحَة: کرایہ پر رونے والی نائِحَة: جمع نَوَائِح ونائحات: کرایہ پر رونے والی۔ مَنَاحَة رونا، بین کرنا، نوحہ کرنا، نُوح حضرت نوح علیہ السلام

نوخ: ۱۔ نَوَّخَ تَنْوِيخًا اللهُ الارضَ طروقةً للماء: اللہ تعالیٰ کا زمین کو ہموار کرنا، برداشت کرنے کی طاقت دینا۔ اَنَاخَ إناخةَ الجملَ: اونٹ کو بٹھانا۔ کہا جاتا ہے: انختُ البعيرَ فبركَ: میں نے اونٹ کو بٹھایا تو وہ بیٹھ گیا۔ تَنَوَّخَ واستناخَ: اونٹ کا بیٹھنا۔ — فلانٌ بالمكان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ البلاءُ او الذل بفلان: مصیبت یا ذلت کا کسی پر نازل ہونا۔ — بہ الحاجةَ: پر ضرورت عائد کرنا، کو ضرورت مند کرنا۔ إسْتَنَاخَ إسْتِنَاخَةً الجملُ: اونٹ کا بیٹھ جانا۔ النَّوخَة: اقامت۔ المُنَاخ: اونٹوں کے بیٹھنے کی جگہ۔ جائے سکونت۔ کہا جاتا ہے هذا مُناخ سوءٍ: یہ غیر پسندیدہ جگہ ہے۔ جمع مُناخات: آب وہوا۔ رُت موسم (کہا جاتا ہے) مناخ هذا المكان طيب او خبيث: اس جگہ کی آب وہوا اچھی یا گندی ہے) جنتری، تقویم، کلنڈر، حال کے عرب، مصنفین اسے کبھی تقویم اور کبھی مطبوخ کہتے ہیں۔ شاید یہ فرانسیسی زبان کے لفظ Almanac سے ماخوذ ہے۔ المَنِيخ (فا): شیر

۲۔ النَّائِخَة: دور افتادہ زمین۔

نَوَّخَ: آرام کیلئے رکنا، اقامت اختیار کرنا۔ اَنَاخَ ب: کسی جگہ رکنا یا رہنا۔ اَنَاخَ عليه البؤسُ بكَلْكَلِهِ: سخت مصیبت میں ہونا، سنگین حالت زار میں ہونا۔ إستناخ: گھٹنوں کے بل بیٹھنا۔ مُنَاخ جمع مُنَاخات: رکنے کی جگہ، راستہ کا پڑاؤ، رہائش گاہ۔ مُنَاخ ومَنَاخ: آب وہوا۔ مُنَاخِي ومَنَاخِي: آب وہوا سے متعلق۔

نود: ۱۔ نَادَ يَنُودُ نَوْدًا و نُوَادًا و نَوَدَانًا: نیند میں جھونکے کھانا۔ تَنَوَّدَ تَنَوُّدًا الغصنُ: ٹہنی کا ہلنا۔

۲۔ نَوْدَلَ نَوْدَلَةً الرجلُ: بڑھاپے سے کانپنا۔ النَّوْدَل: تھن، پستان۔ المُنَوْدِل: بڑھاپے سے کانپتا ہوا بوڑھا، کہا جاتا ہے: مشى الرجلُ مُنَودِلا: آدمی لنگڑا کر چلا۔

نَادَ يَنُودُ نَوْدًا ونُوَادًا ونَوَدَانًا وتَنَوَّدَ: جھولنا، آگے پیچھے جھولنا، ڈانواں ڈول ہونا۔

نور: ۱۔ نَارَ يَنُورُ نَوْرًا ونِيارًا: روشن ہونا۔ — النارَ من بعيد: آگ کو دور سے دیکھنا۔ — البعيرَ: اونٹ کو داغنا۔ نورًا و نِوارًا و نَوَارَات الفتنةُ: فتنہ وفساد کا پیدا ہونا اور پھیلنا۔ صفت نائِرةٌ۔ نَوَّرَ تَنْوِيرًا الشيءُ: روشن ہونا۔ — المصباحَ: چراغ کو روشن کرنا۔ — الصبحُ: صبح کا روشن ہونا۔ نمودار ہونا۔ الشجرُ: درخت کا شگوفے نکالنا۔ — الزرعُ: کھیتی کا پکنا۔ — التمرُ: کھجور میں گٹھلی پیدا ہونا۔ — لفلان: کو روشنی دکھانا۔ أَنَارَ إِنَارَةً الشيءُ: چیز کا روشن ہونا، خوبصورت ہونا، ظاہر ہونا۔ البيتَ: گھر کو روشن کرنا۔ — المسألةَ: مسئلہ کی وضاحت کرنا۔ الشجرُ: درخت کا شگوفے نکالنا۔ کلیاں نکالنا۔ — اللهُ برهانَهُ: اللہ تعالیٰ کا کسی کو دلیل سمجھانا۔ أَنْوَرَ إنوارًا الشيءُ: چیز کا ظاہر ہونا۔ تَنَوَّرَ تَنَوُّرًا المكانُ: جگہ کا روشن ہونا۔ — النارَ من بعيد: آگ کو دور سے دیکھنا۔ — الرجلَ: آدمی کو آگ کے پاس ایسی جگہ سے دیکھنا جہاں سے وہ اسے نہ دیکھ سکے۔ إِسْتَنَارَ إِسْتِنَارَةً البيتُ: گھر روشن ہونا۔ — بہ: سے روشنی لینا۔ — النار: رائے، نشان، جہنم۔ — جمع أَنْوُر و نِيران ونِيرة: آگ مونث ہے کبھی مذکر بھی آتا ہے تصغیر نُوَيْرَة ہے۔ کہا جاتا ہے: أَوْقَدَ نارَ الحرب: اس نے لڑائی کی آگ بھڑکائی۔ لاتستضىء بنارِ فلان: فلاں سے مشورہ نہ لو۔ لاتترائي ناراهما: وہ دونوں ایک جگہ جمع نہیں ہوتے۔ جبلُ النار: آتش فشاں پہاڑ۔ بنو النار: تین شاعر۔ نارُ التهويل: عربوں میں یہ ایک رسم تھی کہ جب معاہدہ کرتے تھے آگ جلا کر اس میں نمک ڈالتے نمک جب چٹختا تو اس کو اپنے معاہدہ کی مضبوطی جانتے۔ نارُ القِرى مہمانی کی آگ، عرب رات کو کسی بلند جگہ پر آگ روشن کرتے اور مقصد یہ ہوتا کہ گزرنے والا مسافر اس کو دیکھ کر اس کا رخ کرے۔ یہ آگ جب کسی قدر بلند جگہ پر روشن کی جاتی اسی قدر قابل فخر سمجھی جاتی تھی۔ نارُ الانذار: جنگ کا اعلان کرنے یا جنگ کے لئے لوگوں کو جمع کرنے کی خاطر آگ جلاتے۔ آگ دیکھ کر سب سمت آتے۔ نارُ الاستكثار: زیادتی ظاہر کرنے والی آگ۔ عرب جب کسی سے لڑنے جاتے تو پڑاؤ ڈالتے تو بکثرت آگ جلاتے اور اس طرح کثرت سے جانور ذبح کرتے تاکہ ان دونوں چیزوں کی کثرت سے ان کی تعداد کی زیادتی کا اندازہ لگایا جاسکے۔ النيرانُ المُتَحَرِّكة (اع): توپوں کی آگ یعنی دشمن کی طرف پھینکے جانے والے گولے۔ النَّارَة: (عام زبان میں) جلتی ہوئی لکڑی۔ النَّور (مص): واحد نَوْرَة جمع أَنْوار (ز): کلی۔ النُّور: داغ۔ — جمع نِوَرَة: نباتات کی لسبائی اور خوشنمائی، وہ جو چیزوں کو ظاہر کرے۔ — جمع أَنوار ونِيران: روشنی۔ سبتُ النُّور: عیدالفصح سے قبل کا ہفتہ کا دن۔ النَّوَر والنَّوَرَة واحد نُوَرِيّ: ایک خانہ بدوش قوم جو ایشیاء، یورپ، افریقہ اور امریکہ میں پائی جاتی ہے۔ النُّورَة: داغ۔ النَّوَّار: بہت روشن۔ نُوَّار: مئی (مہینہ کا نام) النُّوَّار واحد نُوَّارة جمع نَوَاوِير: کلی۔ النَّوَّارة: ٹارچ، بیٹری۔ النَّيِّر: روشن کرنے والا۔ النَّيِّرَة: نیّر کا مونث۔ عبرت ناک سزا۔ کہا جاتا ہے: بغاه اللهُ نَيِّرَةً: اللہ کی مار اس پر ایسی پڑے جو کسی سے پوشیدہ نہ رہے۔ فلانٌ ذُونَيِّرَةٍ: فلاں شخص دور اندیش ہے۔ الأَنْوَر: اسم تفضیل: ظاہر، خوش نما۔ هذا أَنْوَرُ من ذاك: یہ اس سے زیادہ واضح ہے۔ المَنَار: روشنی کا مینار۔ مینارہ، راستہ کی رہنمائی کا نشان۔ منزل راہ، دو چیزوں کے درمیان بنائی گئی حد۔ ذُوالمَنَار: ابرهه تبع بن الرائش: جو پہلا شخص تھا جس نے عسکری مہموں میں راستہ میں نشان قائم کئے تاکہ واپسی میں رہنمائی ملے۔ المَنَارَة جمع مَنَاوِر ومَنَائِر: لالٹین۔ لیمپ سٹینڈ، روشنی کا مینار، اذان دینے کا منارہ۔ منارةُ المراكب: بحری جہازوں کیلئے روشنی کا مینار۔ بغاهُ اللهُ ذات مَنْوَر: اس پر اللہ کی مار ایسی پڑے جو روشن ہو اور کسی سے پوشیدہ نہ رہے۔ المناوَرات واحد مُنَاوَرَة (اع): فوج کی مختلف قسم کے اسلحہ کے استعمال کی مشقیں۔ سیاسی ترغیبات، جوڑ توڑ، چالیں، گھاتیں وغیرہ۔ المُنِير (فا): خوش رنگ، چمکدار۔

۲۔ نَارَ يَنُورُ نَوْرًا ونِيارًا القومُ: شکست کھانا۔ — نَوْرًا ونِوارًا ونَوَارَات المرأةُ: عورت کا شبہ اور تہمت

سے بچنا۔ نَوَّرَ تَنوِیرًا المرأۃَ: عورت کو شبہ سے نفرت دلانا۔ نَاوَرَ مُنَاوَرَۃً ہُ: ایک دوسرے کو گالی دینا۔ تَنَوَّرَ القومُ: شکست کھانا۔ إستَنَارَ إستِنَارَۃً علیه: پر فتح حاصل کرنا، غالب آنا۔ المرأۃ: عورت کو شک وشبہ سے نفرت دلانا۔ النَائِرَۃ جمع نَوَائِر: اسم فاعل مونث، دشمنی، عناد، بغض، کینہ۔ النَوَار (مص) جمع نُوُر: شک شبہ سے خوفزدہ عورت۔ سانڈ سے بھاگ جانے والی گائے۔ النِوَار: شک وشبہ وغیرہ سے دوری۔ النَوُور و النَؤُور جمع نُور: شک وشبہ سے خوفزدہ عورت۔

۳۔ نَوَّرَ تَنوِیرًا علی فلان: کسی پر کوئی امر مشتبہ کرنا۔

۴۔ تَنَوَّرَ تَنَوُّرًا الرجُلُ: بال اڑانے کا پوڈر ملنا۔ إنتَارَ إنتِیَارًا و إنتَوَرَ إنتِوَارًا: بال اڑانے کا پاوڈر ملنا۔ النُورَۃ: چونے کا پتھر۔ بال دور کرنے کا پوڈر۔

۵۔ النَوُور و النَؤُور جمع نُور (اصل میں نُورٌ چربی کا دھواں، کاجل۔ ایک کنکری جس کو پیش کر مسوڑھے پر لگاتے ہیں۔ النُورِی: بدمعاش۔ اچکا۔

۶۔ نَورَجَ نَورَجَۃً: آنے جانے میں مختلف ہونا، چغل خوری کرنے کیلئے آنا جانا۔ النَورَج: ہل کی پھالی۔ غلہ گاہنے کا آلہ۔

۷۔ النَورُوز: فارسی سال کا پہلا دن۔ خوشی کا دن۔

۸۔ النَورَس (ح): کبوتر کے برابر یا اس سے کچھ بڑا آبی پرندہ۔ مرغابی اسے زُمَّج الماء بھی کہتے ہیں۔

○ نَـوَّرَ: شگوفے یا پھول نکالنا یا شگوفے دار یا پھول دار ہونا۔ ــ ہ/ل: کو روشن کرنا، پر روشنی ڈالنا۔ ــ ہ/ل: کو روشن خیال بنانا، کے لئے مشعل راہ بننا۔ ــ ہ: لیمپ جلانا، چراغ روشن کرنا۔ أنَارَ ہ: کو روشن کرنا، (مسئلہ) پر روشنی ڈالنا، کو واضح کرنا۔ أنوَرَ: روشنی میں آنا، دکھائی دینا، ظاہر ہونا، نمودار ہونا، فاش ہونا، منکشف ہونا۔ تَنَوَّرَ: روشن ہونا، روشن خیال ہونا، روشن خیالی حاصل کرنا۔ إستَنَارَ: روشن خیالی کا متلاشی ہونا۔ بصیرت کا طالب ہونا، وضاحت ڈھونڈنا، روشنی پانا، روشن ہونا، جگمگانا، بصیرت حاصل کرنا، وضاحت حاصل کرنا، اطلاع پانا۔ نار (مونث) جمع نِیرَان: آگ، رائفل کا فائر، بندوق یا توپ کا فائر، آتش، آتش زدگی، بھاڑ۔ جہنم۔ جبل النار: کوہ آتش فشاں، شرِیطُ النار: فیوز (Fuse) فتیلہ، شتابہ۔ شیخ النار: شیطان، ابلیس۔ أشهر من نارٍ علی عَلَم: بہت مشہور۔ کَانَ علی نارٍ: بےچین ہونا۔ نِیرانٌ حَامِیَۃ: بندوق یا توپ کی بھاری باڑھ (heavy fire) نَـارِی: آگ کا، شعلہ سا، آتشیں، آگ بگولا، آتش فشاں، جلتا ہوا، لال انگارا، غصے سے لال پیلا، چمکتا ہوا۔ آلة ـ رِیة: موٹر ہر وہ گاڑی جو موٹر سے چلتی ہو۔ دَرَّاجَۃ ناریة: موٹر سائیکل سلاح ناری: آتشین اسلحہ۔ سَهْمٌ نَارِیٌّ: راکٹ (Rocket) طَلْقٌ نَارِی: فائر (رائفل، بندوق کا) ألعَابٌ ناریة: آتشبازی۔ مَقْذُوفٌ نَارِیٌّ: گولی، بم، گولی۔ نَوْر (اسم جنس) واحد نَورَۃ) پھول، شگوفے۔ نُور جمع أنوَار: روشنی، روشنی کی کرن، روشنی کی شعاع، چمک دمک، آب وتاب، چمک تمتماہٹ، دمک، قمقمے، بلب، چراغ، موم بتیاں، دیئے لیمپ، لالٹین۔ (موٹر وغیرہ کی) سامنے کی بتی۔ نُورٌ برَّاق: جھلملاتی روشنی، شعلہ فشاں روشنی۔ نُورٌ ثَابِتٌ: یکساں روشنی۔ نُورُ الدَلَالَۃ: رہنما روشنی۔ نورٌ کَشَّاف یا نُورٌ کَاشِف: برقی روشنی کی تیز شعاعیں، سرچ لائٹ Search light۔ أنوَارٌ خَفِیَّۃ: بالواسطہ روشنیاں أمُّ النور: کنواری مریم سبتُ النُور: عید فصح سے پہلے کا ہفتہ کا دن۔ عَلَیكَ نُورٌ شاباش۔ مرحبا۔ رَأَیَ النور: وجود میں آنا، دنیا میں آنا، پیدا ہونا۔ نوری: روشنی کا، روشنی جیسا، روشن، تاباں، تابندہ، روشنی دینے والا، چمکیلا، رخشندہ، درخشاں، تابناک، چمکدار۔ نُورَانِی: روشن، تابان، تابندہ، روشنی دینے والا، بصیرت افروز۔ نُورَانِیَۃ: تنویر، درخشانی، تابندگی، آب وتاب، طباعی، ذہانت۔ نَـوَر: (اسم جنس): جپسی، خانہ بدوش، آوارہ گرد، مزدوری ڈھونڈنے والے۔ نَورِی: خانہ بدوش، آوارہ گرد، مزدوری ڈھونڈنے والا۔ نُورَۃ: چونا۔ بال صفا پوڈر۔ النَیِّرَان: سورج اور چاند۔ نُوَّار (اسم جنس واحد نُوَّارَۃ) جمع نَوَاوِیر: شگوفے، پھول۔ مَنوَر جمع مَنَاوِر: (دیوار میں) روشنی کا سوراخ، سقفی روشندان۔ التنویر و تنویرُ العقول: روشن خیالی۔ نَائِرۃ: نفرت۔ جنگ کا شعلہ۔ مُستَنِیر: روشن، روشن خیال، تعلیم یافتہ۔ تعلیم یافتہ شخص۔ مُنَاوَرَۃ: فوجی چال، عسکری حرکت، شنٹنگ (کانٹا بدلنا) داؤں، چال، ساز باز، مُنَاوَرَات: فوجی چالیں حرکتیں۔ مُنَاوَرَات جویة: فضائی چالیں، حرکتیں۔

مُنَاوَرَہ (دبلوماسیة: سفارتی چال۔ عامل المناورۃ: کانٹا بدلنے والا یا کاٹنے والا (Shunter) (ریلوے کی اصطلاح) نُورَستَنِیَا: اعصابی کمزوری neurasthemia

نوز: نَوَّزَ تَنوِیزًا ہُ: کو کم کرنا

نوس: ۱۔ نَاسَ یَنُوسُ نَوسًا الإبلَ: اونٹوں کو ہانکنا۔ ــ نَوسًا و نَوَسَانًا الشئُ: چیز کا جھولنا، کہا جاتا ہے: له ضَفِیرَتَان تَنُوسَان علی عاتقه: اس کے دو گیسو اس کے کندھوں پر جھولتے رہتے ہیں۔ نَطَّسَ إنَاسَۃً الشئَ: کو حرکت دینا، ہلانا۔ تَنَوَّسَ الغُصنُ: شاخ کا ہوا سے ہلنا۔ نُوَاسُ العنکبوت: مکڑی کا جالا۔ نُوَاسُ الدُخَان: دھوئیں کا جالا۔ النَوَّاس م نَوَّاسَۃ: لٹکنے والا۔ النَوَسَات: چوٹیاں، زلفیں۔ النَوَّاسَۃ: جلتی ہوئی بتی (چراغ کی) اس کو نُوَیْسَۃ اور طوَّافۃ بھی کہتے ہیں۔ دیا۔

۲۔ نَوَّسَ تَنوِیسًا بالمکان: کسی جگہ قیام کرنا۔

۳۔ النَاس واحد انسان تصغیر نُوَیس: لوگ۔ النَاؤُوس جمع نَوَاوِیس: نصاری کا قبرستان، پتھر کا تابوت جس میں میت رکھی جاتی ہے۔ المُنَوِّس: سیاہ کنارے والا چھوہارہ۔

○ نَاسَ یَنُوسُ نَوسًا و نَوَسَانًا: جھومنا، جھولنا، ہلنا، ڈولنا۔ نَوَّاس: جھولتا ہوا، پنڈولیم Pendulum۔ نَاوُوس و ناءوس جمع نَوَاوِیس: پتھر کا تابوت۔ نَوسَرَ: ناسور بنانا۔

نوش: نَاشَ یَنُوشُ نَوشًا الشئَ: چیز کو پکڑنا، طلب کرنا۔ ــ فلانًا: کو سر اور داڑھی سے پکڑنا۔ ــ زیدًا خیرًا: زید کو بھلائی پہنچانا۔ ــ فلانٌ من الطعام شیئًا: کو کھانے کی کوئی چیز ملنا۔ ــ الشئُ بالشئ: چیز کا چیز سے لٹکنا۔ چمٹنا۔ ــ البعیرُ: اونٹ کا تیزی سے اٹھنا۔ ــ فلانٌ: کسی کا چلنا۔ نَاوَشَ مُنَاوَشَۃً فلانٌ الشئَ: فلاں کا چیز کو ملانا، خلط ملط کرنا۔ نَاوَشُوهُم فی القِتَال: پر لڑائی میں حملہ کرنا۔ تَنَاوَشَ الشئَ: چیز کو پکڑنا۔ تَنَاوَشُوا بالرماح: نیزہ بازی کرنا۔ إنتَاشَ إنتِیَاشًا ہُ: کو پکڑنا، کو نکالنا، کہا جاتا ہے: إنتَاشَهُ من الهلکة: کو ہلاکت سے بچانا۔ النَؤُوش: قوی۔ رجُلٌ نَؤُوش: مضبوط آدمی۔

○ نَـاوَشَ ہ: کی سے جھڑپ ہونا، کے ساتھ جھڑپ میں مشغول ہونا۔ ــ ہ: سے رگڑنا، کے ارد گرد یا آس پاس کھیلنا۔ نَوشَۃ: ٹائیفائیڈ بخار۔ مُنَاوَشَۃ: جھڑپ، لڑائی۔ مڈبھیڑ۔ مقابلہ مُنَاوشۃٌ حربیة: لڑائی، مسلح تصادم جمع مُنَاوَشَات: جارحانہ کارروائی، جارحانہ اقدامات۔ مَنَاوِیش و مناویشی: نیلگوں اودا، ارغوانی۔ نُوشَادر: نوشادر کی گیس۔ امونیا گیس (Ammonia)

نوص: ۱۔ نَاصَ یَنُوصُ نَوصًا و مَنَاصًا و مَنِیصًا عن قِرنِهِ: اپنے مدمقابل سے بھاگ جانا، بچنا، جدا ہونا۔ ــ فلانًا: کے ہاتھ سے نکل جانا، سے سبقت لیجانا۔ ــ الشئَ: کو کھینچنا۔ ــ الیه: کی طرف اٹھنا۔ ــ للحرکة: حرکت کے لئے تیار ہونا۔ ــ عَـ ... ـــ

پیچھے ہٹنا۔ مَنَاصًا و نَوِیصًا و نِیَاصًا و نِیَاصَۃً و نَوْصًا و نَوَصَانًا الرجُلُ: ہلنا، حرکت کرنا، کہا جاتا ہے: مایقدر علی أن ینُوص: وہ چیز کیلئے حرکت کرنے پر قادر نہیں۔ نَوَّصَ القندیلُ: قندیل کی روشنی کمزور ہونا۔ مدہم ہونا۔ — القندیلَ: قندیل کی روشنی مدہم کرنا۔ (عام سریانی زبان میں) نَاوَصَ مُنَاوَصَۃً ہُ: کی سے جھڑپ ہونا۔ اِنْتَاصَ اِنْتِیَاصًا الشمسُ: سورج کا غائب ہوجانا۔ اِسْتَنَاصَ اِسْتِنَاصَۃً الرجُلُ: پیچھے رہ جانا، تاخیر کرنا، سر بلند کرنا۔ — الفرسُ: گھوڑے کا چلنے کے لئے حرکت کرنا۔ — ہُ: کو حرکت دینا، ہلکا سمجھنا اور اپنی ضرورت کے لئے لیجانا۔ النَّوْص (ح) — و النُّوص: گورخر۔ فرار۔ بھاگ جانا۔ النَّوْصَۃ: ناص کا اسم مرہ۔ پانی وغیرہ سے غسل، کہا جاتا ہے: مابہ نَوِیصٌ: اس میں کوئی طاقت و حرکت نہیں۔ المناص (مص): جائے پناہ۔ بھاگنے کی جگہ، کہا جاتا ہے: مالک من مناص: تمہارے لئے کوئی جائے فرار نہیں۔

۲- أنَاصَ إناصَۃً ہُ: کا ارادہ کرنا کہا جاتا ہے۔ أنَصْتُ أن آخذ منہ شیئًا: میں نے اس سے کوئی چیز لینے کا ارادہ کیا۔

۳- النَّوْصُ و المَنَاصُ: سخاوت۔

ناصَ ـُ نَوْصًا و مناصًا و مَنِیصًا عن: سے پہلو تہی کرنا، پہلو بچانا، بچنا، کنی کترانا، گریز کرنا، بچ نکلنا، کو ٹال جانا، پی جانا، سے ادھر ادھر ہٹنا، سے فرار ہونا، پیچھے ہٹنا، اِنْتَاصَ: مدھم ہونا، ختم ہوجانا (روشنی، لیمپ وغیرہ کا)۔ نَوْص: جنگلی گدھا، گورخر۔ مَنَاص و مَنِیص: پہلو تہی، بچنا، گریز، بچ نکلنا، فرار، جائے فرار، لامناص منہ: اٹل، ناگزیر، ہو کر رہنے والا، مجبوری کی بات۔

نوص: ۱- نَاصَ یَنُوصُ نَوْصًا: شہروں میں جانا۔ — البرقُ: بجلی کا چمکنا۔ — الشیئُ: چیز کا حرکت کرنا۔ — الرجُلُ: بھاگ کر نجات پانا، جان بچانا۔ المَنَاص: جائے پناہ، پناہ گاہ۔

۲- نَاصَ یَنُوصُ نَوْصًا الشیئَ: کو اکھاڑنے کی کوشش کرنا۔ — الماءَ: پانی نکالنا۔ أنَاصَ إناصَۃً: مشقت کے آثار کسی کی آنکھوں سے نمایاں ہونا۔ — النخلُ: درخت خرما کا پکی کھجوروں والا ہونا۔ النَّوْصُ (مص) جمع أنْوَاص و أنَاوِیص: پانی نکلنے کی جگہ، وادی۔ — من البعیر: دونوں سرین کے درمیان کی ہڈی۔ الأنْوَاص و الأنَاوِیص: بلند جگہیں۔

۳- ناص یَنُوصُ نَوْصًا: تاخیر کرنا، پیچھے ہٹنا۔

۴- نَوَّصَ تَنْوِیصًا الثوبَ بالصبغ: کپڑا رنگنا۔

۵- النَّوْصُ جمع أنْوَاص و أنَاوِیص: دم کی ہڈی۔

نوط: نَاطَ یَنُوطُ نَوْطًا و نِیَاطًا ہُ: کو لٹکانا۔ (کہا جاتا ہے: نِیطَ علیہ الشیئُ: اس پر چیز لٹکائی گئی) — ت الدارُ: گھر کا دور ہونا۔ — الشیئَ: کو بغیر مشورہ کے اپنی رائے سے کاٹنا۔ نِیطَ بہ الشیئُ: سے ملایا جانا۔ نَوَّطَ ہُ: کو لٹکانا۔ — القربۃَ: مشک کو تیل ملنے کے لئے پانی سے بھرنا، کہا جاتا ہے: أبطأ حتی نَوَّطَ الروحَ: اس نے دیر کر کے دل تنگ کردیا۔ اور ملول کر دیا۔ أنَاطَ إنَاطَۃً ہُ بکذا: کو سے باندھنا۔ — البعیرُ: اونٹ کو سینہ اور ران کی جڑ میں ورم ہونا۔ اِنْتَاطَ اِنْتِیَاطًا بہ: کے ساتھ لٹکنا۔ — الشیئُ: دور ہونا۔ — الشیئَ: کو بغیر مشورہ کے اپنی رائے سے کاٹنا۔ اِسْتَنَاطَ اِسْتِنَاطَۃً فلانًا بعیرَہُ فانتاط ھُولَہُ: کو اونٹ زادِ راہ اٹھانے کے لئے دینا اور اس کا اونٹ کو لے لینا۔ النائِط (فا): پیٹھ کی اندرونی رگ۔ — و النائِطۃ: پوٹا۔ النَّوْط (مص) جمع أنْوَاط و نِیَاط: لٹکی ہوئی چیز۔ جانور کے دونوں طرف کے درمیان رکھا ہوا زائد بوجھ۔ (کہا جاتا ہے: اثقل النوطُ الدابَّۃَ: جانور کے دونوں طرف کے درمیان رکھے ہوئے بوجھ نے جانور کو حد سے زیادہ زیر بار کردیا) محمل سے لٹکی ہوئی کھجوروں کی خرجی۔ النَّوْطَۃ: نَاطَ کا اسم مرہ۔ پانی سے بلند جگہ، اونٹ کے سینہ اور ران کی جڑ میں ورم، اونٹ کے پیٹ کے مہلک غدود، پوٹا، کینہ، سیلاب سے اونچی جگہ جس کے درمیان درخت ہوں اور دونوں طرف سے درختوں سے خالی ہو۔ النِّیَاط (مص) جمع أنْوِطَۃ و نُوط: دل، ہر چیز لٹکانے کی جگہ (ع ا)، دل سے متصل ایک موٹی رگ (ع ا)، کمر کی ایک رگ۔ — من المفازۃ: بیابان کے راستہ کی دوری۔ کہا جاتا ہے: مفازۃٌ بعیدۃ النیاط: دور در حد والا بیابان۔ قطعتُ نِیَاطَ البلدِ: میں نے شہر کو طے کیا۔ النَّیِّط: درمیان (کہا جاتا ہے: لا کثیر ولا قلیل ولکن نَیِّطٌ بین الامرین: نہ زیادہ نہ تھوڑا مگر زیادہ اور تھوڑے کے درمیان) کنواں جس کے کناروں سے پانی بہتا ہو۔ النَّیِّطَۃ: اونٹ جو غلہ لانے کے لئے غلہ لانے والوں کے ہمراہ بھیجا جائے۔ الأنْوَاط: نَوْط کی جمع: لٹکائی جانے والی چیزیں، کہا جاتا ہے: عندہ انواط من التمر و العنب: اس کے پاس کھجور اور انگور کی خرجیاں ہیں۔ التَّنْوَاط: ہودج کی زینت کیلئے لٹکائی جانے والی چیز۔ التُّنُوِّط و التَّنَوُّط واحد تُنَوِّطَہ و تُنَوِّطَۃ (ح): شاخوں سے اپنا گھونسلا لٹکانے والا پرندہ۔ بیا۔ المَنَاط: لٹکانے کی جگہ، دور، کہا جاتا ہے: ھو منی مَنَاطَ الثریّا: وہ مجھ سے اتنا ہی دور ہے جتنا ثریا۔ بنو فلان مناطُ الثریّا: فلاں قبیلہ والے ثریا جتنے دور ہیں، یعنی (اپنے بلند مرتبہ اور شرف کی وجہ سے) غایۃٌ مُنْتَاطَۃ: دور کی غایت۔ المَنُوط مفع: کہا جاتا ہے۔ ھذا منوطٌ بہ: یہ اس سے جڑا ہوا ہے۔ ھو منوط بالقوم: وہ قوم میں اجنبی ہے یا لے پالک ہے۔ بعیرٌ مَنُوطٌ: سینے اور کہنیوں پر ورم والا اونٹ۔

(ج) نَاطَ ـُ نَوْطًا و نِیَاطًا ہ ب: کو سے یا پر لٹکانا۔ — ہ ب: کو کے سپرد کرنا۔ — ب ہ: کے سپرد کوئی چیز کرنا، کو کوئی کام کرنا تفویض کرنا، کو کسی کام کے کرنے کا مختار بنانا، کے سپرد کوئی کام کرنا۔ — ہ علی/ ب: کو سے مشروط کرنا۔ نِیطَ ب: سے مشروط ہونا، سے منسلک ہونا، سے مربوط ہونا، سے متعلق ہونا، کے سپرد ہونا۔ — علی: پر لٹکا ہوا ہونا۔ نَوَّطَ و أنَاطَ بمعنی نَاطَ۔ أنَاطَہُ بشرطٍ: کو شرط سے وابستہ کرنا، کو مشروط بنانا، کو کا مستوجب بنانا، کو پر منحصر کرنا۔ أنَاطَہُ بعھدتہ: کو کی ذمہ داری سونپنا، کو کا ذمہ دار بنانا۔ نَوط جمع أنْوَاط و نِیَاط: لٹکی ہوئی چیز۔ جڑی ہوئی چیز، آرائش تمغہ، نشان اعزاز، قدر و منزلت کا تلا۔ نُوط الجدارۃ: تمغہ استحقاق۔ نِیط جمع نِیَاط: رگ جان، شاہ رگ، بڑی رگ جو دل سے نکلتی ہے۔ منظرٌ یشقُّ لہ نِیَاطُ القلوب: دل کے ٹکڑے ٹکڑے کردینے والا منظر۔ قَطعَ نیاطَ القلوب: دل توڑنا۔ مَنَاط: جگہ جہاں کوئی چیز لٹکائی جاتی ہو۔ ہدف (مذاق کا) (امید کا) لنگر۔ مَنَاطُ الثریّا یا مَنَاطُ الجوزاء: بلند ترین آسمان، اتنا اونچا یا اتنا دور جتنا اونچا یا دور سات سہیلیوں کا جھمکا (ثریا، پروین) ہے۔ تَنَوُّط: بیا۔ مَنُوطٌ ب: پر منحصر، سے وابستہ، سے مشروط، کا نگران، کے زیر نگرانی۔ مُنَاطٌ ب: کے سپرد، کا نگران، کے زیر نگرانی۔

نوع: ۱- نَاعَ یَنُوعُ نَوعًا الغصنُ: ٹہنی کا جھکنا۔ — الشیئُ: آگے پیچھے جھولنا، زیادہ وزنی ہونا، گھڑی کے لٹکن کی طرح ہلنا، ہلنا جلنا۔ — ت العُقابُ: عقاب کا کسی چیز پر سمت پڑنا۔ — الرجُلُ: بھوکا ہونا، صفت نائِع جمع نِیَاع پیاسا ہونا۔ نَوَّعَ تَنْوِیعًا الریحُ الشیئَ: ہوا کا کسی چیز کو ہلانا۔ — زیدٌ الشیئَ: زید کا چیز کو لٹکا کر ہلتی ہوئی چھوڑنا۔ تَنَوَّعَ الشیئُ: جھولنا، تھرتھرانا۔ — الغصنُ: ٹہنی کا ہلنا۔ — فی السیر (چلنے میں) آگے بڑھنا۔ اِسْتَنَاعَ اِسْتِنَاعَۃً الفصنُ:

ٹہنی کا ہلنا۔ ـــ الرجُلُ فی السیر: آگے بڑھنا۔ ـــ الشیُٔ: جاری رہنا۔ النائِع (فا): پیاسا۔ جائِع نائِع: بھوک کی وجہ سے جھکا ہوا۔ قوم جِیاع نِیاع: بھوک کی وجہ سے جھکے ہوئے لوگ۔ النُوع: پیاس، کہا جاتا ہے: رماہُ اللّٰہُ بالجوع النوع: اللہ تعالیٰ نے اسے بھوک کی مار ماری اگر کسی کو بد دعا دینی ہو تو کہتے ہیں: جُوعًا نوعًا: اللہ انہیں بھوک کی مار مارے۔ النَوعَۃ: ناع کا اسم مرۃ۔ النوعان: ٹہنیوں کا ہلنا۔

۲۔ ناعَ یَنُوعُ نوعًا فلانٌ الشیَٔ: چیز کو طلب کرنا۔

۳۔ نَوَّعَ تَنوِیعًا الشیَٔ: کو قسموں میں تقسیم کرنا، کی قسمیں بنانا۔ تَنَوَّعَ الشیُٔ: قسموں میں بٹنا، قسمیں بننا۔ النَوعُ جمع انوَاع: قسم۔ المِنوَاع: طریقہ، طرز۔

۴۔ النَوعَۃ: تر و تازہ پھل۔ مَکَانٌ مُتنَوِّع: دور کی جگہ۔

○ نَوَّعَ ہ: کو مختلف یا متعدد قسموں میں تقسیم کرنا۔ کو مختلف یا متنوع کرنا، بوقلموں کرنا، رنگ برنگ کرنا، مختلف رنگوں سے بوقلمون بنانا، کو انواع و اقسام کرنا، کو تبدیل کرنا، کو معتدل کرنا، کی تراش خراش کرنا، کو قطع برید کرنا، کی بیرونی شکل میں تغیر کرنا، کی شکل تبدیل کرنا۔ تنوَّع: مختلف قسموں یا شکلوں کا ہونا، گوناں گوں، بوقلموں یا طرح طرح کا ہونا، کثیر الانواع یا متنوع ہونا، مختلف ہونا، مرکب ہونا۔ نَوع جمع انواع: قسم، نوع، ٹائپ، بوقلمونی، انواع و اقسام، مختلف چیزوں کا مجموعہ، ورائٹی (Variety) طریقہ، انداز، شکل، طبیعت، کردار، خوبی، خصوصیت، خاصیت، گریڈ، نَوعًا: کسی قدر، تھوڑا سا، کسی حد تک، کسی طریقے کا، گویا، ایک طرح سے۔ نَوعًا مّا: کسی نہ کسی طرح، ایک طرح سے، کسی قدر۔ نوعًا و کمیّۃ: ساخت اور مقدار میں، کیفیت اور مقدار میں۔ بِنوعٍ خاصٍ: خاص کر، بالخصوص، خصوصاً۔ الاوّل من نوعہ: اپنی قسم کا پہلا۔ ظالِمون علی انواعِہم: ہر قسم کے ظالم۔ نوعِ الانسان یا النوعُ الانسانی: نسل انسانی۔ نَوعِی: نوعی، طبیعت، یا ٹائپ کا، امتیازی، مخصوص، کا مخصوص، مناسب موزوں، اصلی، لازمی، ضروری، جوہری، خصوصی۔ وَزنٌ نوعیّ یا ثِقل نوعی: ثقل نوعی۔ کثافت نوعی Specific gravity۔ تنوِیع: تبدیل، تبدیلی، ترمیم۔ تنوُّع: بوقلمونی، اختلاف، کثیر تعداد، تبدیلی، تغیر، فرق، دوبارہ یا از سرِ نو ترتیب یا بندوبست، پھر سے توازن کی درستی۔ مُنوَّع: مختلف، متعدد، متفرق، مخلوط کئی طرح کا، ہر رنگ کا، مختلف قسم کا، گونا گوں، طرح طرح کا، مرکب، مُتنوِّع: بمعنی مُنوَّع۔

مُتَنَوِّعات (اخبار کے ایک کالم کی سرخی): متفرقات (کا مجموعہ)۔

نوف ۱۔ نَافَ یَنُوفُ نَوفًا الشیُٔ: بلند ہونا۔ ـــ علی الشیٔ: سے زیادہ ہونا، کے اوپر ہونا، سے بڑھ جانا۔ ـــ البعیرُ: اونٹ کا لمبا اور اونچا ہونا۔ نَیَّفَ تنییفًا علی کذا: سے زیادہ ہونا۔ کہا جاتا ہے۔ نَیَّفَ العددُ علی ماتقول: جو تم کہتے ہو تعداد اس سے زیادہ ہے۔ اَنافَ اِنافَۃً علی الشیٔ: سے زیادہ ہونا، سے لمبا ہونا۔ سے اونچا ہونا۔ (کہا جاتا ہے: اناف الجبل واناف البناء: پہاڑ لمبا اور اونچا ہے، عمارت لمبی اور اونچی ہے) ـــ علی کذا: سے زیادہ ہونا، کہا جاتا ہے: انافتِ الدراھمُ علی المِئۃ: درہم سو سے زیادہ ہو گئے۔ النَوف (مص) جمع انوَاف: بلند کوہان۔ آواز۔ دامن کے نیچے کا حصہ۔ النِیَاف من الجمال والنوق: لمبا اور اونچا اونٹ یا اونٹنی۔ کہا جاتا ہے: جملٌ نِیافٌ وناقۃ نِیافٌ: لمبا اور اونچا اونٹ یا اونٹنی۔ امرأۃٌ نِیافٌ: دراز قد، خوبصورت عورت۔ فلاۃٌ نِیافٌ: لمبا چوڑا بیابان۔ النَیِّف: زیادتی۔ بھلائی کہا جاتا ہے: ھو نَیِّفٌ علیہ: وہ اس سے زیادہ ہے۔ ـــ والنَیْف: زیادتی۔ کہا جاتا ہے: عشرۃ ونَیِّفٌ او نَیْفٌ: دس اور کچھ اوپر یا دس یا دس سے زیادہ۔ نیف کا لفظ محض دہائی پر زیادتی کو ظاہر کرتا ہے۔ خمسۃ عشر ونیف نہیں کہہ سکتے۔ جبلٌ عالی المَناف: بلند پہاڑ۔ المُنِیف فا۔ جبل مُنِیف: بلند پہاڑ۔ لہٗ عزٌ مُنِیفٌ: وہ بلند عزت والا ہے (مجازاً) امرأۃ مُنِیفَۃ: دراز قد اور خوبصورت عورت۔

۲۔ نَافَ یَنُوفُ نوفًا الصبیُّ من الثدی: بچہ کا پستان چوسنا۔

○ نَافَ ـ نَوفًا: بلند ہونا، بہت اونچا ہونا، سرفراز ہونا، برتر ہونا، بہترین ہونا پرجلال ہونا۔ ـــ عن/علی: سے زیادہ ہونا، کے اوپر ہونا، کی دسترس سے باہر ہونا۔ ماینوف علی الخمسین: پچاس سے زیادہ۔ نَیَّفَ و أنافَ علی/ عن بمعنی ناف عن /علی۔ ما یُنِیف عن ثلاثِ سنوات: تین سال سے زیادہ، تین سال سے اوپر۔ نافٍ جو ا۔ نَوف جمع انوَاف: جو تعداد مقدار، ناپ، پیمائش درجہ وغیرہ سے زائد ہو، زیادتی۔ زائد۔ نَیِّف: زیادتی، زائد۔ نَیِّف و یا ونَیِّف: کوئی، اور کوئی، کچھ۔ نیفٌ وعِشرُون: کوئی بیس، بیس اور کچھ۔ نِیافۃ: صاحب امتیاز، فضیلت، شرف، فضیلت مآب (لقب) مُنِیف: بلند، لمبا، بہت اونچا، سرفراز، بہترین، پرجلال۔ ممتاز، عمدہ، اعلیٰ۔ مَنُوفی: مصری کپاس کی ایک قسم۔ نوفِمبر: نومبر (November)

نوق: ناقَ یَنوقُ نَوقًا: چربی کو گوشت سے جدا کرنا۔ نَوَّقَ تَنوِیقًا الجملَ: اونٹ کو اچھی طرح سدھانا۔ ـــ النخلَ: مادہ کھجور میں نر کھجور کے پھول ڈالنا۔ ـــ الشیَٔ: چیز کو ترتیب سے جمانا۔ آنَقَ اِینَاقًا و نِیقًا الشیُٔ فلانًا: کوئی چیز کسی کو پسند آنا، اچھی لگنا۔ تَنَوَّقَ تَنَوُّقًا: آہستہ چلنا، ٹہلنا، پرلطف ہونا۔ تنوَّقًا و تَنَیَّقَ تَنَیُّقًا فی ملبسہ او مطعمہ او امورہ: پہننے، کھانے پینے اور دیگر امور میں صاف ستھرا ہونا۔ اِنتاقَ اِنتِیاقًا الشیَٔ: کو منتخب کرنا، چننا۔ ـــ فی ملبسہ اور مطعمہ او امورہ: لباس، کھانے اور امور میں صاف ستھرا ہونا۔ اِستَنوَقَ اِستِنواقًا الجملُ: اونٹ کا اونٹنی کے مشابہ ہونا، اس سے ضرب المثل ہے۔ استنوق الجمل: آدمی نے ایک بات کرتے کرتے اسے دوسری باتوں سے خلط ملط کر دیا۔ الناقۃ (فلک): اونٹنی کی طرح صف بستہ ستارے۔ ہاتھ میں نکلنے والی پھنسی۔ ـــ جمع نَاقٌ ونُوقٌ وانْوُق وانوُق و اَوْنُق و اَیْنُق ونِیاق و نَاقَات و اَنوَاق جمع الجمع ایَانِق ونِیاقات (ح): اونٹنی۔ النَاوَق جمع نَاوَقَات: لکڑی کا پرنالہ (فارسی لفظ) النَوَق: تھوڑی سرخی ملی ہوئی سفیدی۔ النُوقَۃ: مہارت۔ النَوَّاق: کاموں کو ہوشیاری سے انجام دینے والا۔ النِیق جمع نِیَاق و انیاق ونُیُوق: پہاڑ کی چوٹی۔ النِیقَۃ: نفاست پسندی۔ ضرب المثل خرقاء ذاتُ نِیقَۃ: معاملات سے ناواقف مگر واقفیت کا مدعی۔ ارادہ میں نفاست پسند۔ النَیِّق: نازک مزاج، ضرورت سے زیادہ محتاط، نفاست پسند، تنک چڑھا، بڑا باریک بین۔ المُنَوَّق: اچھا سدھا ہوا اونٹ۔ ـــ من النخل: کھجور کا پھول ڈالا ہوا نر درخت خرما۔ ناقۃٌ مُنَوَّقَۃ: اونٹنی جسے چلنا سکھایا گیا ہو۔

○ تنوَّقَ و تنیَّقَ فی: میں نفاست پسند، باریک بین یا ضرورت سے زیادہ محتاط ہونا۔ استنوق الجمل: اس نے غلطی سے اونٹ کو اونٹنی سمجھا۔ لاناقَۃَ لی فی الامرِ ولاجمل: میرا اس معاملہ میں کوئی ہاتھ نہیں۔ میرا اس سے کوئی تعلق نہیں۔

نوک: نَوِكَ یَنوَكُ نَوكًا ونُوَاكًا ونَوَاكًا ونُواكَۃً: بے وقوف ہونا۔ اَنوَكَ اِنوَاکًا ہٗ: کو بے وقوف پانا یا خیال کرنا۔ اِستَنوَكَ اِستِنوَاکًا: بے وقوف ہونا۔

۔ فلانًا: کو بے وقوف سمجھنا، کہا جاتا ہے: ما أنْوَكَهُ: وہ کتنا بے وقوف ہے۔ الأنْوَك جمع نَوْكَى ونُوك م نَوْكاء جمع نُوك: احمق، بے وقوف، بڑا ہی بے وقوف، عاجز و جاہل، بولنے میں عاجز۔ المُستَنْوِك: بیوقوف

نول: نَالَ يَنُولُ نَوالاً ونَوْلاً فلانًا العطيةَ وبالعطيّة ونال له العطيّةَ وبالعطيّة: کو عطیہ دینا۔ نَالَنِي بالخير و نالَ له بشيٍّ: اس نے مجھ کو بھلائی یا اسے کوئی چیز پہنچائی۔ نَالَ لَهُ أن يفعلَ كذا: اس کے لئے ایسا کرنے کا وقت آگیا۔ يَنَالُ نَيْلاً ونائِلاً: فیاض ہونا۔ نوَّلَ تَنْوِيلاً هُ: کو بخشش دینا ۔۔۔ هُ معروفَهُ: کو بھلائی پہنچانا۔ عليه بشي: کو کوئی چیز دینا۔ نَاوَلَ مُنَاوَلَةً هُ الشيَّ: کو کوئی چیز دینا یا ہاتھ بڑھا کر کوئی چیز دینا۔ انالَ إنالةً هُ الشيَّ وبالشيَّ: کوئی چیز دینا۔ کہا جاتا ہے: أنَالَنِي بخيرٍ: اس نے مجھے بھلائی پہنچائی ما أنْوَلَهُ: اس کی بخشش اور بھلائی کتنی زیادہ ہے۔ تَنَوَّلَ الشيَّ: چیز لے لینا ۔۔۔ علينا فلانٌ الشيَّ بيسيرٍ: کو تھوڑا سا دیدینا۔ تَنَاوَلَ الشيَّ: چیز لے لینا۔ المسيحيُّ: مسیحی کا عشائے ربانی لینا ۔۔۔ من يده شيئاً: کے ہاتھ سے کوئی چیز لینا۔ کہا جاتا ہے: تناوَلَتْ بنا الركابُ مكانَ كذا: اونٹوں نے ہمیں فلاں جگہ پہنچا دیا۔ النائِل (مص و فاعل): عطیہ، بخشش، بھلائی۔ النائِلة: نائِل کا مونث۔ النَال: عطا، رجُلٌ نالٌ: فیاض مرد یا بہت فیاض مرد۔ کہا جاتا ہے: رَجُلان نالان ورجال أنْوَال: دو یا دو سے زیادہ سخی مرد۔ النَّوَال: عطا، حصہ، درستی، کہا جاتا ہے: نَوَالُكَ ان تفعل كذا: تمہیں چاہئے کہ ایسا کرو۔ النَّوْل (مص) جمع أنْوَال: بہتی ندی۔ کہا جاتا ہے۔ نَوْلُكَ ان تفعلَ كذا: تمہارے لئے ایسا کرنا مناسب ہے، تمہیں ایسا کرنا چاہئے۔ ما نَوْلُكَ ان تفعلَ كذا: تمہیں ایسا نہیں کرنا چاہئے۔ النَّوْلَة: نال کا اسم مرہ۔ عطیہ۔ داد و دہش کہا جاتا ہے: ما أصبتُ منه نَوْلَةً: مجھے اس سے کچھ نہیں ملا یا کوئی عطا نہیں ملی۔ المناولة عند المسيحين: عشاء ربانی کا لینا۔

۲۔ أنالَ إنالةً فلانٌ باللّٰه: اللہ کی قسم کھانا۔

۳۔ النائِلة: قریش کے ایک بت کا نام۔ النَاوِلُون: بحری جہاز کا کرایہ۔ النَوْل جمع أنْوَال: جلاہے کی کپڑا لپیٹنے کی لکڑی۔ یا کرگہ۔ المِنْوَل جمع مناوِيل: بمعنی النول۔ المِنْوَال: جلاہا۔ ج مَنَاوِيل: جلاہے کی کپڑا لپیٹنے لکڑی یا کرگہ۔ هم على مِنْوالٍ واحدٍ: وہ سب ایک ہی قسم کے اخلاق کے ہیں۔ لا ادری على اى منوال هو: میں نہیں جانتا وہ کس پایہ کا ہے۔ إفْعَل على هذا المنوال: اس طرح کرو۔ مِنوالُكَ ان لا تفعل كذا: تمہیں ایسا نہیں کرنا چاہئے۔

نَالَ ۔۔۔ نُولاً ہ/ل ب: کو کچھ دینا، کو کوئی چیز بطور عطیہ دینا، کو کوئی چیز پیش کرنا، کو کوئی چیز عطا کرنا، مرحمت کرنا ۔۔ نَوَّلَ ہ ھ: کو کوئی چیز لینے دینا، کو کوئی چیز دینا، کے پاس کوئی چیز لانا، کو کوئی چیز بہم پہنچانا، یا مہیا کرنا۔ نَاوَلَ ہ/ل ھ: کو کوئی چیز دینا، پیش کرنا، کے حوالے کوئی چیز کرنا۔ نَاوَلَ هُ القُربان: کو عشاء ربانی دینا۔ تناوَل ھ: کو لینا، کے لئے ہاتھ بڑھانا، کو قبول کرنا، کو حاصل کرنا، وصول کرنا، کو کھانا ۔۔ ھ من: کو سے لینا، کو سے حاصل کرنا ۔۔ ہ: کے معنی کو پوری طرح سمجھنا، یا اس کا ادراک کرنا ۔۔۔ ھ: پر بحث کرنا، تک ممتد ہونا، کو شامل کرنا۔ ہ: تک پہنچنا (نگاہ کا)۔ عشاء ربانی میں شریک ہونا۔ نَوْل جمع أنْوَال: تحفہ، طریقہ، انداز، اسلوب، کپڑا بننے کی مشین، کرگھا، جہاز کا کرایہ، سامان لیجانے کے لئے جہاز کا محصول۔ نَوَال: تحفہ، کوئی چیز جو لی گئی ہو۔ مہربانی، کرم، فائدہ، مناسب، صحیح یا لازمی یا واجب، فرض۔ ليس ذلك بنوال: یہ نامناسب ہے۔ یہ صحیح نہیں ہے۔ مِنْوَل ومِنْوَال: کپڑا بننے کی مشین۔ کرگھا۔ مِنْوال: طریقہ، انداز، اسلوب، شکل، طریقہ کار، اسلوب کار۔ دستور العمل۔ على هذا المنوال: اس طریقہ سے، اس طرح، اس انداز سے هم على مِنوالٍ واحدٍ: وہ ایک ہی ڈھنگ کے ہیں، وہ سب یکساں ہیں۔ منوالك ان تفعل كذا: تمہیں اسے اس طریقہ سے کرنا ہوگا۔ مُنَاوَلَة: پیش کش، سپردگی، حوالگی، عشائے ربانی۔ تناوُل: کھانا، کھانا لینا، پینا، ادراک، پکڑ، گرفت، اثر پذیری۔ عشائے ربانی، عشائے ربانی میں شرکت۔ مُتَناوِل: ہاتھ بڑھانے والا، لینے والا، پکڑنے والا، چھیننے والا، عشائے ربانی میں شرکت کرنے والا۔ مُتَناوَل: ممکن الحصول، دستیاب، رسائی میں، ممکن الحصولی، دستیابی پہنچ، رسائی۔ اعسرُ متناوَلاً: جس تک پہنچنا مشکل ہو، جس تک رسائی دشوار ہو۔ تحت (في) متناوَلِ يده: دستیاب، کے ہاتھ میں، کے سپرد، کی تحویل میں، رسائی کے اندر، قریب ہی۔ في متناوله: کے لئے ممکن الحصول، کی رسائی میں۔ في متناوَلِ الجميع: ہر شخص کی آمدنی کے اندر۔ في متناوَلِ كل الافهام: سب کے لئے قابل فہم جسے سب سمجھتے ہیں۔ جَعَلَ ہ في متناوله: کو کسی کی پہنچ میں لانا۔ کو کسی کے لئے ممکن الحصول بنانا، کو کے لئے دستیاب کرنا۔ نَوْلُون و ناوُلُون جمع نَوالِين: جہاز کا کرایہ، سامان لیجانے کے لئے جہاز کا محصول۔

نوم: انَامَ يَنُومُ نَوْمًا هُ: پر سونے میں غالب آنا، کہا جاتا ہے: ناوَمَني فَنُمْتُهُ اس نے میرے ساتھ نیند میں مقابلہ کیا تو میں اس پر غالب آیا ۔۔۔ يَنَامُ نَوْمًا ونِيامًا: اونگھنا، سونا، مرنا۔ اسم: النِيمة ۔ تِ السوقُ: بازار کا ٹھنڈا پڑنا ۔۔۔ الثوبُ: کپڑے کا بوسیدہ ہونا (بطور استعارہ) ۔۔۔ ت الريحُ: ہوا کا ٹھہرنا ۔۔ تِ النارُ: آگ کا بجھنا ۔۔ البحرُ: سمندر کا پرسکون ہونا ۔۔ العرقِ: رگ کا حرکت نہ کرنا ۔۔ الرجُلُ: اللہ سے عاجزی کرنا ۔۔۔ اليه: سے مطمئن ہونا ۔۔۔ عن حاجته: اپنی حاجت سے غافل ہونا۔ کہا جاتا ہے: نَامَ هَمُّهُ: بے ہمت ہونا، کہا جاتا ہے: فلان لاينامُ ولا يُنِيم: فلاں شخص نہ سوتا ہے نہ سونے دیتا ہے۔ نَوَّمَ تَنْوِيمًا هُ: کو سلانا۔ الرجُلُ: بہت سونا ۔۔ ت الابُلُ: اونٹوں کا مرنا۔ ناوَمَ مُنَاوَمَةً هُ: پر سونے میں غالب آنا۔ أنَامَ إنَامَةً هُ: کو سلانا، قتل کرنا۔ کہا جاتا ہے طعنتُ قِرْني فأنَمْتُهُ: میں نے اپنے مدمقابل کو چھرا گھونپ کر قتل کر دیا۔ أنَامَ زيدًا: اس نے زید کو سویا ہوا پایا۔ تَنَاوَمَ تَنَاوُمًا: سونے کا بہانہ کرنا، نیند چاہنا ۔۔۔ اليه: سے مطمئن ہونا، سکون حاصل کرنا۔ إستَنَامَ إستِنَامَةً الرجُلُ: سونا، نیند کا طالب ہونا، اپنے کو جھوٹ موٹ سوتا ظاہر کرنا ۔۔۔ اليه: سے نیند کا سا سکون حاصل کرنا۔ الي الشيّ: سے مانوس ہونا۔ النَّائِم (فا) نِيام ونُوَّم ونُيَّم ونِيَّم ونُوَّام (نِيَّام و نُوَّم (آخری لفظ اسم جمع بتایا جاتا ہے) سونے والا، کہا جاتا ہے: لَيلٌ نائِمٌ: گہری نیند والی رات۔ النائِمة جمع نُوَّم: نائم کا مونث۔ مردہ النَّؤُوم: بہت سونے والا (رجُلٌ نؤوم وامرأة نؤوم: بہت سونے والا مرد اور عورت) النوم (مص): غش، غشی، نیند نائم کی جمع یا اسم جمع جیسے بیان کیا گیا۔ رجُلٌ نُوَم و نُوَّام: بہت سونے والا مرد۔ النَّوْمَة جمع نومَات: نام کا اسم مرہ: ایک بار کا سونا۔ النُّوَمَة: جس کی کوئی پرواہ نہ کرے غیر اہم۔ النُّوَمَة: بہت سونے والا۔ غافل، گمنام۔ النُّوَام: نیند طلب: نیند کی بیماری، کہا جاتا ہے: یانُومانُ: اے بہت سونے والے! یہ لفظ نداء کے لئے خاص ہے۔ النِيم: پوری نعمت، رات کا لباس۔ وہ شخص جس سے انس حاصل ہو۔ النِيمَة: نام سے اسم کہا جاتا ہے: ماله نيمة ليلةٍ: اس کے پاس ایک رات کا گزارہ بھی نہیں۔ المَنَام جمع

مَنامات نیند، سونے کی جگہ، خواب۔ — والمُستنام: پست یا نشیبی جگہ جہاں پانی ٹھہرتا ہے۔ المَنامَۃ جو سونے کی جگہ رات کا لباس۔ قبر۔ طعامٌ مَنومَۃٌ نیند آور کھانا۔

۲۔ النِیم پوستین یا سینہ تک کی پوستین (ن) ایک نرم کانٹے کا درخت جس کے پتے چھوٹے دانے چنے کے برابر اور ترش ذائقہ ہوتے ہیں۔

ⓒ نَام یَنام نَومًا و نیامًا سونا، محو خواب ہونا، (ہوا، سمندر کا) ساکن ہونا، گھٹنا، کم ہونا، عام سطح پر آ جانا (بازار کا) ماند پڑنا، سرد پڑنا، ٹھنڈا ہونا۔ (عضو کا سن) ہونا، بے حس ہونا۔ — عن کو نظر انداز کرنا، سے چشم پوشی کرنا، پر دھیان نہ کرنا۔ کے بارے میں بھول جانا، کا نہ سوچنا۔ — الی سے اندیشہ دور ہو جانا، کو قبول کرنا، کو ماننا، پر راضی ہونا، پر بھروسا کرنا، اعتماد کرنا۔ یَنامُ مِلءَ جَفنیہ نیند بھر کر سونا۔ نَوَّمَہ کو سلانا، بچہ کو بستر پر لٹانا، کو بے حس کرنا، سن کرنا، پر غنودگی طاری کرنا۔ انامَ بمعنی نوَّمَ۔ تناوَمَ سویا ہوا ہونے کا بہانا کرنا۔ — اِلی پر بھروسہ کرنا، اعتماد کرنا۔ اِستنامَ ل: سے سو جانا، سے غنودہ ہو جانا، کو ماننا، پر عمل کرنا، — اِلی پر اعتماد کرنا، بھروسہ کرنا۔ — الی ب کو کے سپرد کرنا، — الی سے اندیشہ دور ہو جانا۔ کو خاموشی سے قبول کرنا، — الی: سے مطمئن ہونا۔ نَوم نیند، خواب۔ غُرفَۃ النوم بیڈروم، خواب گاہ، قمیصُ النوم رات کو پہننے کی قمیص، عبا۔ نَومِی نیند سے متعلق۔ نَومَۃ: نیند، ہلکی سی نیند جھپکی، قیلولہ۔ نَوّام سونے کا عادی۔ سونے والا۔ نُؤوم میٹھی نیند سویا ہوا۔ سونے کا عادی، دیر سے جاگنے والا، جو دیر تک بستر پر لیٹنے کا عادی ہو۔ مَنام: نیند۔ جمع مَنامات (نیند) کا خواب، مَنام: سونے کی جگہ بیڈ روم، خواب گاہ، عام خواب گاہ۔ مَنامۃ سونے کی جگہ، خوابگاہ، عام خواب گاہ، رات کا لباس، عبا یا قمیص۔ المَنامَۃ بحرین کا دارالحکومت تنویم سلانا، بے بس کرنا، سن کرنا، توجہ سے نیند لانے کا عمل (ہپناٹزم) مصنوعی طریقوں سے لائی ہوئی نیند۔ نومی حالت جو توجہ سے پیدا کی جاتی ہے۔ نائِم جمع نِیام ونُوَّم ونیَّم ونوّام ونُیّام سونے والا، سویا ہوا، (سن، بے حس کیا ہوا) عضو، پرسکون، آسودہ پر امن (رات)۔ مُنَوِّم خواب آور، نشہ آور دوا، عمل تنویم کرنے والا جمع مُنَوِّمات: خواب آور دوا۔ جُرعَۃ مُنَوِّمَۃ: خواب آور دوا کی خوراک، گھونٹ، رات کو اوڑھنے کی ٹوپی۔ دواءٌ مُنَوِّم خواب آور دوا۔

نون ا۔ نَوَّنَ تَنوِینًا "ن" کا حرف لکھنا۔ — الکلمۃ لفظ پر تنوین لگانا۔ النُون تلوار کی دھار۔ تلوار۔ — جمع نُونات و انوان حرف "نون"۔ (ہجی کا یا زیادت کا) — جمع نِینان و انوان دوات۔ ذُوالنُون عرب کی ایک تلوار کا نام۔ — ذُوالنُونین معقل بن خویلد کی تلوار کا نام

۲۔ النُون جمع نِینان و انوان (ح) بڑی مچھلی، وہیل مچھلی، حضرت یونس کا لقب یعنی نبی یونان۔ النُونۃ جمع نُونات (ح) مچھلی، نیک بات، چھوٹے بچے کی ٹھوڑی کا چھوٹا سا گڑھا۔

ⓒ نُونی نون کی شکل کا، ہلال کی شکل کا۔ ھما کالتنوین والاضافۃ وہ دن اور رات کی طرح ہیں، وہ یکسر ایک دوسرے کا الٹ ہیں، ایک دوسرے کی ضد، ایک دوسرے کے مخالف یا ایک دوسرے کے دشمن ہیں۔ وہ حتی الوسع مختلف ہیں۔

نوہ ا۔ ناہَ یَنُوہُ نُوھًا النباتُ وغیرُہ پودہ وغیرہ کا بلند ہونا۔ — ت الھامۃُ الو کا سر اٹھا کر چیخنا۔ — فلانٌ بالشیءِ: کا چیز کو اونچا کرنا۔ یَنُوہُ ویَناہُ نُوھَات نفسُہُ عن الشیءِ کے نفس کا کسی چیز سے رکنا، کو حقیر جان کر چھوڑ دینا۔ نَوَّہَ تَنوِیھًا الشیءَ کو بلند کرنا۔ — بفلان: کو بلند آواز سے بلانا، کسی کے ذکر کو بلند کرنا۔ کی تعریف کرنا، تعظیم کرنا، کہا جاتا ہے: نَوَّھتُ بالحدیث میں نے بات کا بڑے تعریفی کلمات سے ذکر کیا، میں نے اس بات کو خراج تحسین پیش کیا۔ — باسمہ: کو اس کے نام سے پکارنا۔ تَنَوَّہَ تَنَوُّھًا بلند ہونا۔ النَوہ والنُوُوہ کسی چیز سے رکنا۔ النَوھَۃ ناہ کا اسم مرہ۔ النُوھَۃ بدن کی طاقت۔ النَوّھَۃ نوحہ کرنے والی عورت۔ النُوَّہ بین کرنے والیاں۔ کہا جاتا ہے: ھو اَنوَہُ من فلانٍ وہ اس سے زیادہ مشہور یا نامور ہے۔

۲۔ النَوھَۃ دن رات میں صرف ایک مرتبہ کی خوراک۔ کھانا۔

ⓒ نَوَّہَ کو اٹھانا، بلند کرنا۔ — ب کبھی کی تعریف کرنا، ستائش کرنا، کے گن گانا، کی تعریف کے پل باندھنا، کی تحسین کرنا، کا اچھے لفظوں میں ذکر کرنا، کو خراج تحسین پیش کرنا، پر زور دینا، کا ذکر کرنا۔ — ب/ عن: کی طرف اشارہ کرنا۔ کا حوالہ دینا۔ — عن کا ذکر کرنا، کا نام لینا۔ — عن/ب/الی کی طرف اشارہ کرنا، تلمیح کرنا، کنایہ کرنا، کا مفہوم ہونا، کا نتیجہ ہونا، کی طرف دلالت کرنا۔ تَنوِیہ: مدح، تحسین، تعریف، ثنا، خراج تحسین، ذکر، حوالہ، اشارہ، تلمیح، کنایہ۔

نوی ا۔ نَوَی یَنوِی نَواۃً و نِیَّۃً الشیءَ کا قصد کرنا، ارادہ کرنا، کا عزم کرنا۔ القومُ منزلاً بکذا: قوم کا کسی منزل کا عزم کرنا۔ — اللّٰہُ فلانًا اللہ تعالیٰ کا کسی کی حفاظت کرنا (مسافر سے کہا جاتا ہے نَواکَ اللّٰہُ اللہ تعالیٰ تمہارا محافظ اور سفر میں تمہارا ساتھی ہو۔ نَواکَ اللّٰہ بالخیر اللہ تعالیٰ تمہیں بھلائی نصیب کرے)۔ نَوِیَ فلانٌ من مکان الی آخر ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونا۔ نِیَّۃً ونَوًی المسافرُ: دور ہونا۔ نَوَّی تَنوِیَۃً فلانًا کو اس کی نیت پر چھوڑنا۔ — حاجتَہُ اپنی ضرورت پوری کرنا۔ اَنوَی اِنواءً الرجلُ دور ہونا، سفر میں بہت رہنا۔ — حاجتَہُ اپنی ضرورت پوری کرنا۔ تَنَوَّی تَنَوِّیًا الشیءَ کا قصد کرنا۔ اِنتَوَی اِنتِواءً کا قصد کرنا۔ کہا جاتا ہے: اِنتَواہُ بنَواتِہِ اس نے اس کی حاجت روائی کی۔ — القومُ قوم کا ایک شہر سے دوسرے شہر میں منتقل ہونا۔ — القومُ بموضع کذا: قوم کا کسی جگہ اقامت پذیر ہونا۔ — القومُ منزلاً مکان کذا قوم کا کسی جگہ منزل کا قصد کرنا۔ الناوِی (فا): منتقلی کا پختہ ارادہ کرنے والا۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ ناوِی القوم ومنتَواھم فلاں شخص قوم کے امور کا مختار اور صاحب رائے ہے۔ النَوَی (مص) دوری، وہ جگہ جہاں کا مسافر ارادہ کرے، نزدیک ہو یا دور۔ گھر۔ (کہا جاتا ہے: اِستَقَرَّت نوی القوم بموضع کذا و کذا: قوم نے فلاں فلاں جگہ اقامت کی) النَوِیّ: ہم نیت۔ النِیَّۃ قصد و ارادہ، دل کا عزم۔ ارادہ کا رخ، معاملہ، مسافر کے سفر کی غایت، قریب ہو یا بعید، کہا جاتا ہے: شَطَّت بھم نِیَّۃٌ قُذُفٌ دور کے سفر نے ان کو دور پھینک دیا) ونَوَوا نیۃً قُذُفًا: انہوں نے دور کی جگہ کا ارادہ کیا۔ بعض اوقات یاء مخفف آتی ہے اور کہا جاتا ہے: نِیَۃ جمع نِیات حاجت۔ ضرورت، (کہا جاتا ہے: لی فی بیت فلان نِیَّۃ: میری فلاں کے گھر میں ضرورت ہے۔

۲۔ نَوَی یَنوِی نَوًی النَواۃَ گٹھلی پھینکنا۔ نَوَّی تَنوِیَۃً البُسرۃُ: کچی کھجور کا گٹھلی والا ہونا۔ — فلانٌ: گٹھلی پھینکنا۔ اَنوَی اِنواءً ت البُسرۃُ کچی کھجور کا گٹھلی والا ہونا۔ — فلانٌ گٹھلی پھینکنا۔ اِستَنوَی اِستِنواءً الرجلُ۔ — گٹھلی پھینکنا۔ النَوّاء کھجور کی گٹھلیاں بیچنے والا۔ النَوَی کھجور کی گٹھلیاں (نواۃ التمر کی جمع اس معنی میں مذکر و مونث استعمال ہوتا ہے) النَواۃ جمع نَوًی ونَوَیات جمع الجمع اَنواءٌ ونُوِیّ ونِوِیّ: کھجور کا دانہ یا بیج (گٹھلی)

۳۔ نَوَی یَنوِی نِیًّا ونَوایَۃً ونِوایَۃً ت الناقۃُ: اونٹنی کا

موٹی ہونا۔ صفت نَاوِیَۃ و نَاوٍ جمع نِوَاء النَاوِی: اونٹنی کا کوہان۔ النَیّ (مص) چربی النِیّ موٹاپا۔

۴۔ نَوّی تَنوِیَۃً السِنّورُ: بلی کا میاؤں میاؤں کرنا۔ (سریانی کی عام زبان میں)

۵۔ ناوَی مُناوَاۃً ہُ: سے دشمنی کرنا (اصل ہمزہ ہے)

⭘ نَوَی یَنْوِی نِیَۃً و نواۃً ہ: کا ارادہ کرنا یا ارادہ ہونا، کا منصوبہ بنانا، کو ذہن میں رکھنا، کو کرنے کا عزم کرنا۔ — یَنْوِی نَوَیً عن / من: سے غیر حاضر ہونا، سے دور جانا۔ نَوَّی (بلی کا) میاؤں میاؤں کرنا۔ نَاوَاہٗ: کو دشمن بنانا، سے لڑنا جھگڑنا، کا مخالف اور دشمن ہونا، کے خلاف ہونا، معاندانہ ہونا، اپنے کو کسی کا دشمن ظاہر کرنا۔ اِنْتَوَی ہ: کا ارادہ ہونا، مقصد ہونا، کو کرنے کا ارادہ ہونا۔ نَوًی: دوری، فاصلہ، منزل مقصود۔ نَوًی: (اسم جمع گٹھلیاں (کھجور کی)، پھلوں کی گریاں، گٹھلیاں، نَوَاۃ جمع نَوَیات: کھجور کی گٹھلی، پھلوں کی گری، گٹھلی، گودا، مغز، بیج دان، مرکز وسط، ایٹمی مرکزہ، مرکزی حصہ، مرکزی نقطہ، نقطۂ آغاز۔ نَوَاۃ الذرّۃ: ایٹمی مرکزہ۔ نَوَوِی: مرکزی، ایٹمی۔ جوہری۔ ایٹمی۔ و اسلحۃ نوویۃ: جوہری ہتھیار، اسلحہ۔ نَیّ: فربہ، موٹا۔ نِیّۃ جمع نِیَّات ونوایا: ارادہ، قصد، مقصد، منصوبہ، سکیم، عزم، ارادہ کا رخ، سمت، رجحان، میلان، جھکاؤ، خواہش۔ علی نیۃ: کے ارادہ سے۔ فی النیۃ أن: کا ارادہ ہے یا ارادہ ہے کہ۔ حُسن النیۃ: نیک ارادہ، خیر اندیشی، خیر سگالی، اخلاص، دیانت۔ سلامۃ النیۃ: بھولا پن، بے ریائی، اخلاص، معصومیت، بے گناہی۔ نیک نیتی، خلوص۔ سلیمُ النیۃ: بے ریاء، سیدھا سادھا، سادہ لوح، مخلص، سادہ دل، طباع۔ سُوء النیۃ: برا ارادہ، عدم خلوص، منافقت، بدباطنی، کینہ، عیاری، چالاکی، فریب، مکر، دغا، دھوکا، چال، داؤں، بدنیتی۔ بسوء النیۃ: بدنیتی سے۔ صافی النیۃ: مخلص، صاف دل، صاف گو، صاف باطن، بے لاگ، اخلاص مند، راستباز، ایماندار، پُرخلوص۔ أخلَصَ لہُ النیۃ: سے وفادارانہ طور پر وابستہ ہونا۔ أخلَصَ نیتہُ لِ: سے وفادارانہ طور پر وابستہ ہونا، کی جانب اچھے ارادے رکھنا۔ حَسُنَتْ نیتہُ فی: سے وفادارانہ طور پر وابستہ ہونا، کی طرف اچھے ارادے رکھنا۔ أصلَحَ نیتہ: دل میں صحیح ارادہ ابھارنا۔ عَقَدَ النیۃ علی: کا پختہ ارادہ کرنا، کو کرنے کا عزم صمیم کرنا، کی طرف اپنی توجہ مرکوز کرنا۔ مُنَاوٍ: مخالف، معاند، دشمن۔

نیء: نَاءَ یَنِیْءُ نَیئًا ونُیُوءَ ۃً اللحمُ وغیرہ: گوشت وغیرہ کا کچا ہونا۔ نَیَّأ تَنْیِیئًا الامرَ: کام کو ناقص طور سے کرنا۔ أنْیَأ إنْیَاءً اللحمَ: گوشت کو کچا رکھنا۔ النِیئُ من اللحم: کچا گوشت یا نیم پختہ گوشت (اسے النِیُّ من اللحم بھی کہہ سکتے ہیں)۔ — خالص دودھ

⭘ نَاءَ — نَیئًا ونُیُوءًا ونُیُوءَۃً: کچا ہونا، پکا یا ہوا نہ ہونا (خصوصاً گوشت کا) نِیء ونِیّ: کچا، ناپختہ، کل، مجموعی (وزن)

نیب: نَابَ یَنِیبُ نَیْبًاہُ: کو دانت پر مارنا۔ نَیَّبَ تَنْیِیبًا تِ الناقۃُ: اونٹنی کا بوڑھی ہونا۔ — النبتُ: نباتات کی جڑیں پھوٹنا۔ — فلانٌ السھمَ: تیر کی لکڑی پر دانت لگا کر نشان ڈالنا۔ — زیدٌ: دانت پیسنا، دانت سے کاٹنا۔ — فلانًا: کو دانت سے کاٹنا، کہا جاتا ہے: ظَفَر فیہ السبعُ ونَیَّبَ: درندے نے اس پر ناخن چبھو کر اسے دانتوں سے کاٹا۔ تَنَیَّبَ تَنَیُّبًا النبتُ: پودے کا جڑیں نکالنا۔ — الشیبُ: بڑھاپا ظاہر ہونا۔ النَاب جمع أنْیُب وأنْیَاب ونُیُوب وأنَابِیب: کچلی، بوڑھی اونٹنی، تصغیر نُیَیْب جمع أنیاب ونُیُوب ونِیَب۔ ونابُ القوم: قوم کا سردار۔ النَیُوب: بوڑھی اونٹنی۔ الأنْیَب م نیباء جمع نِیب: موٹے دانتوں والا۔

⭘ نَاب جمع أنْیَاب ونُیُوب وأنَابِیب: دانت، ہاتھی کا دانت، شکاری جانور کا بڑا دانت۔ کَشَّر عن انیابہ: دانت ننگے کرنا۔ نِیترُوجِن: نائٹروجن (Nitrogen)

نیت: نَاتَ یَنِیتُ نَیْتًا: کمزوری سے ڈگمگانا۔

نیح ۱۔ نَاحَ یَنِیحُ نیحًا العظمُ: ہڈی کا سخت اور مضبوط ہونا۔ نَیَّحَ تَنْیِیحًا اللّٰہُ عَظْمَہُ: ہڈی کو مضبوط کرنا (خدائی فعل)، کو چوراچورا کرنا، کہتے ہیں: مانَیَّحْتُہُ بخیر: میں نے اسے کچھ نہیں دیا۔ لا نَیَّحَ اللّٰہُ عظامہ: اللہ اس کی ہڈیاں سخت اور مضبوط نہ کرے۔ نَیَّحَہُ فتنَیَّحَ: اس نے اس کو آرام دیا تو اس نے آرام کیا۔ النَّیِّح سخت۔ عظم نَیِّح: سخت ہڈی۔

۲۔ نَاحَ یَنِیحُ نَیْحًا ونَیَحانًا الغُصن: شاخ کا جھکنا۔

۳۔ تَنَیَّح فلانٌ: مرنا (سریانی لفظ)

⭘ مُتَنَیِّح: متوفی، آنجہانی جس کی موت پر افسوس ہو، مرنے والا۔

نیر ۱۔ نَارَ یَنِیرُ نَیرًا ونَیَّرَ تَنْیِیرًا وأنَارَ إنارَۃً الثوبَ: کپڑا بننا۔ النَیَّار: کپڑے میں کنارہ لگانے والا۔ النِیر: بانا، کپڑے کے لمبان کے تار، کپڑے کا باڈر، کپڑے کا نقش ونگار، کپڑے کا چھور، راستہ یا سڑک کا کنارہ۔ بُنت، راستہ کی نمایاں کھائیاں کہا جاتا ہے: رجُلٌ ذو نِیرَیْنِ: اپنے ساتھی سے دگنی قوت کا مالک۔ حربٌ ذات نِیرَین: سخت جنگ۔ ناقۃٌ ذاتُ نِیرین او ذاتُ انیار: بوڑھی اونٹنی۔ کبھی عورت کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ — ج أنْیَار ونیران: بیلوں کی گردن پر رکھنے کا جوا۔ النِیرَۃ: نِیرُ الثوب کا اسم۔ جلاہے کا کپڑے بننے کا ایک اوزار کہتے ہیں۔ ماانتَ بستاۃ ولا لُحمۃ ولا نیرۃٍ: تو نہ نفع بخش ہے نہ ضرر رساں۔ ھذا أنْیَرُ من ذاک: یہ اس سے زیادہ واضح ہے۔ ثوبٌ مُنَیَّر: دوسوتی کپڑا۔

۲۔ النَائِر: شرانگیز (شخص) النَیِّرۃ عند العامۃ: موڑا، کہا جاتا ہے: بینھم مُنَایَرۃٌ: ان کے درمیان اختلاف (نااتفاقی) ہے۔ المُنَیَّر: موٹی جلد۔

۳۔ نَیْرَبَ الرجلُ: چغلی کھانا، جھوٹ گھڑنا، جھوٹ بولنا۔ — ت الریحُ الترابَ فوق الشیء: ہوا کا کسی چیز پر مٹی کی ہلکی موجیں پیدا کرنا یا ہلکورے اٹھانا۔ النَیرَب: ہٹا کٹا آدمی، چغل خوری، فساد۔ رجُلٌ نَیرَبٌ وذونَیرَب: شریر آدمی۔

۴۔ نَیرَجَ نَیرَجَۃً الرجُلُ: چغلی کھانا۔ النَیرَج: چغل خور، کپڑے کا بیل بوٹا، ہل کی پھالی، غلہ گاہنے کا آلہ۔ ریحٌ نَیرَجٌ: تندہوا۔ امرأۃٌ نَیرَج: نفرت انگیز چالاک عورت۔ کہا جاتا ہے: عداعدوًا نَیرَجًا: وہ تیزی اور تذبذب سے دوڑا۔ ہر تیز رفتار نَیرَج ہے۔

۵۔ النَیرُوز عند الفُرس: شمسی سال کا پہلا دن (عموماً) جشن کا دن۔

نیز: النَیزَک جمع نَیَازِک: چھوٹا نیزہ (فک) شہاب ثاقب۔

نیس ۱۔ نَیْسَبَ والنَیْسَبُ والنیسانُ: (اس کے لئے دیکھو مادہ (ن س ب)

۲۔ نَیسان اپریل (مہینہ کا نام (سریانی لفظ)

نیص: النَیْص: کمزور حرکت۔ (ح) موٹی سیہی، خار پشت، سیہ۔

نیض: نَاضَ یَنِیضُ نَیضًا العرقُ: رگ کا حرکت کرنا۔

نیط: نَاطَ یَنِیطُ نَیطًا وانْتَاطَ انْتِیَاطًا: دور ہونا۔ النَیط (مص) جنازہ، تابوت، موت، اجل موت، کہا جاتا ہے: أتَاہُ نَیطُہُ: اس کی اجل آگئی۔ رَمَاہُ اللّٰہ بالنَیط: کو اللہ تعالیٰ کا موت دینا۔ طعن فلانٌ فی نَیطِہِ: وہ مرگیا (یہاں نیط جنازہ (تابوت) کے معنی میں ہے۔ لفظی معنی ہے: وہ اپنے تابوت میں داخل ہوگیا)

نیع: نَاعَ یَنِیعُ نَیعًا الغُصنُ: ٹہنی کا جھکنا۔ صفت نائع۔ النَوَائِع: جھکنے والی ٹہنیاں۔

⊙ نِیقُوسِیا: نکوسیا (جزیرہ سائپرس کا دارالحکومت) نَاكَ یَنِیكُ نَیْكًا ها: عورت سے مجامعت کرنا۔ نِیكل: نکل (دھات کا نام) Nickel

نیل ۱۔ نَالَ یَنِیلُ وَیَنَالُ نَیْلاً و نَالاً و نَالَةً المطلوبَ: مطلوب چیز کو پانا۔ صفت فاعلی: نَائِل صفت مفعولی: مَنِیل: ۔ امر کا صیغہ نِلْ و نَلْ۔ ۔ من فلانٍ: پر اثر انداز ہونا، کو نقصان پہنچانا کہا جاتا ہے: نال من عدوّه مطلوبَه: اس نے دشمن سے اپنا مقصد حاصل کرلیا۔ نَالَه مَطْلُوبَه: کو اس کی مطلوبہ چیز دلانا۔ نَالَنِی من فلان معروفٌ: فلاں کی طرف سے مجھ کو بھلائی پہنچی۔ نَالَ من عِرض فلان: کی بے عزتی کرنا، کو گالی دینا۔ نَالَ الرحیلُ: کوچ کا وقت آ پہنچا۔ اما نَالَ لهم ان یفقهوا: کیا ابھی وقت نہیں آیا کہ وہ سمجھیں۔ أَنَالَ إنالةً فلاناً الشئَ و لفلان الشئَ: کو کوئی چیز حاصل کرانا، دلانا۔ اِسْتَنَالَ اسْتِنَالَةً ہ: کو حاصل کرنے کا خواہش مند ہونا۔ النَّائِل (فا): جو حاصل کیا جائے۔ کہا جاتا ہے: اصبت منه نائلاً: میں نے اس سے حاصل کی جانے والی چیز حاصل کی۔ النُّولة: جو حاصل کیا جائے۔ النَّیْل: جو حاصل کیا جائے۔ کہا جاتا ہے: اصاب منه نیلاً: اس نے اس سے حاصل کی جانے والی چیز پائی۔ النِّیل: بادل۔ النَّیلَة: جو حاصل کیا جائے۔

۲۔ النَّالَة: گھر کا صحن۔ النِّیل (ن): نیل کا پودہ۔ ایک سخت تنے، باریک شاخوں چھوٹے پتوں کا پودا، جس کے دونوں طرف پتھر کا فرش ہوتا ہے۔ نیل (پودوں سے حاصل کیا ہوا رنگ)

۳۔ النِّیلَج: نیل کا رنگ۔ ۔ و النِّیلَنج: چربی کا کاجل جو گودنے کے کام میں آتا ہے۔ عربی میں اس کا نام النَّؤُور ہے۔

۴۔ النَّیْلَوفَر (ن): نیلوفر۔ النَّیْلَوفَرِیَّات (ن): خوبصورت آبی پودے۔

۵۔ النَّیْلُون: نائلون، نیلون Nylon (ایک مادہ جس سے کپڑے بنائے جاتے ہیں)

⊙ نَالَ ۔ نَیْلاً و مَنَالاً ہ: کو حاصل کرنا، پر قابض ہونا، کو جیتنا، کمانا۔ ۔ ہ ل: کو کیلئے حاصل کرنا۔ — من ہ: سے کسی چیز کو بجالانا۔ — من ہ: کے ساتھ میں کامیاب ہونا۔ — ہ من: سے کوئی چیز حاصل کرنا۔ — من: پر اثر انداز ہونا، کو نقصان پہنچانا، کا کی طرف سے دل پھیرنا۔ نال من عِرضه: کی برائی کرنا، مذمت کرنا، کو بے وقعت کرنا، کو بدنام کرنا، پر بہتان باندھنا، پر تہمت لگانا، کو بدنام کرنا، پر بہتان باندھنا، پر تہمت لگانا۔ نال منه اوفرَمنال: کو سخت نقصان پہنچانا۔ ناله بسُوء: کو نقصان پہنچانا۔ نَالَهُ بِضُرٍّ: کو نقصان پہنچانا۔ نال من نفسه ابلغ منال: اس (بات) نے اس پر گہرا ترین اثر کیا۔ أنال ہ/ل ہ: کو کوئی چیز حاصل کرانا، دلانا یا کوئی چیز حاصل کرنے دینا۔ — ہ ل / ہ ہ: کیلئے کوئی چیز حاصل کرنا۔ نَیْل: حصول۔ اکتساب، دستیابی، ہمدردی، مہربانی، کرم فرمائی۔ مَنَال: حصول، کامیابی، کارنمایاں، اکتساب، دستیابی۔ بعید المنال: ناممکن الحصول، غیر محسوس، حقیقت سے بعید۔ صعبُ المنال: ناممکن الحصول۔ سَهْلُ المنال یا قریبُ المنال: ممکن الحصول، جسے حاصل کرنا آسان ہو۔ ممکن المنال: ممکن الحصول۔ نائل: حاصل کرنے والا، کمانے والا، جیتنے والا، کرم فرمائی، مہربانی، ہمدردی، فائدہ، نفع، عنایت، عطیہ، تحفہ۔ نَیَّلَ ہ: کو نیل دینا (نیل سے رنگنا)۔ نِیل و نِیلة: نیل کا پودا، نیل۔ مُنَیَّل: نیل دیا ہوا۔ نَیَّلَ: دریائے نیل کے پانی کو مٹی زرخیز بنانے کے لئے کھیتوں میں بھیجنا۔ النیل: دریائے نیل۔ زمن النیل: دریائے نیل کی طغیانی کا وقت۔ عرائس النیل: بمن، نرگس یا سوسن آبی پودے کے سفید پھول۔ نِیلی: دریائے نیل کا۔ مَنْیَل: نیلومیٹر: دریائے نیل کی سیلابی بلندی ناپنے کا میٹر۔ تَنْیِیل: آبپاشی یا سیلاب کے ذریعے مٹی کو زرخیز بنانا۔

نیه: نَاهَ یَنَاهُ نَیْهًا الشئُ: چیز کا بلند ہونا، پسند آنا۔ النَّائِه: بلند، اونچا، نمایاں۔ کہا جاتا ہے: نفسٌ ناهَةٌ: بدی سے رکنے والا النفس۔

نیم: النیم دیکھو مادہ ن و م

⊙ نِیْنُه نَاں

نیو: النِّیُون (ف) نِیون (neon)

⊙ نِیُورالجیا: اعصابی درد۔

نِیُوزِیلانْدَه نیوزیلینڈ (ایک ملک کا نام)

ضوء نیونی نیون روشنی Neon light

نیی: النای: جمع نایَات (مو) بانسری (فارسی لفظ)

# و

و: تلفظ الواو۔ حروف تہجی کا ستائیسواں اور حروف ابجد میں اس کا عدد "٦" ہے۔ مندرجہ ذیل معانی دیتا ہے۔

(١) حروف عطف جس کا معنی جمع کرنا ہے اور دو لفظوں یا جملوں کو جمع کرنے میں استعمال ہوتا ہے۔ اردو میں "اور" کے معنے دیتا ہے۔ جیسے جاء زیدٌ و عمروٌ: زید اور عمرو آئے۔

(٢) واو الحال: (الف) جملہ اسمیہ پر آتا ہے جیسے جاء زیدٌ والشمس طالعةٌ: زید سورج طلوع ہونے کے وقت آیا۔ (ب) جملہ فعلیہ پر آتا ہے جیسے: جاء زید وقد طلعت الشمسُ: جب زید آیا تو سورج نکل چکا تھا۔

(٣) واو الاستئناف (لزوم): جیسے: لاتاکل السمك و تشربُ اللبن دودھ پینے کے ساتھ مچھلی نہ کھاؤ یعنی ایسا نہ کرو کہ مچھلی کھاؤ اور دودھ بھی پیو۔

(٤) واو المعية: جیسے: سرتُ والجبلَ: میں پہاڑ کے ساتھ چلا۔

(٥) مضارع منصوب پر داخل ہونے والی واو، جب مضارع منصوب صریح اسم پر عطف ہو جیسے: ولبسُ عباءَةٍ و تقرَّ عيني: عباء پہننا اور خوش ہونا، یا اس کی صریح اسم سے تشریح کی گئی ہو جیسے: لاتنهَ عن خُلُقٍ و تأتيَ مثلهُ: بایں شرط کہ واو سے پہلے نفی یا طلب آئے۔ (اپنے آپ کو جبلی خصوصیت سے نہ روک جس جیسی خصوصیت کو تو بروئے کار لاتا ہے)۔

(٦) واو قسم جیسے: واللّٰه العظيم: خدائے عظیم کی قسم۔

(٧) واو رُب جیسے: وليلٍ كموجِ البحر أرخى سدولهٗ: سمندر کی لہر کی طرح کئی راتوں نے پردے گرائے۔

(٨) واو ضمیر الذکور: جیسے: قاموا: (وہ کھڑے ہوئے)۔

(٩) واو علامة جمع مذکر: جیسے: يلومونني قومي: میرے بھائی بند مجھے ملامت کرتے ہیں۔

(١٠) واو فصل جیسے واوِ عمرو رفعی اور جری حالت میں تاکہ عمر سے ممتاز ہو۔

(١١) واو زائدہ مثلاً الا کے بعد جیسے: مَامِن احدٍ الا ولہ طمعٌ او حسدٌ: لالچ یا حسد کے بغیر تو کوئی بھی نہیں۔

و: اور۔ اور نیز اور۔ بھی۔ ولا واحد: ایک نہیں، صرف ایک نہیں۔ (٢) ساتھ۔ وإيّاهُ: اس کے ساتھ۔ لايتّفِقُ و مَبادئهُم: یہ ان کے اصولوں سے ہم آہنگ نہیں۔ (٣) کے دوران میں، جب، حالانکہ۔ قال و هو يتبسم: اس نے مسکرانے کے دوران کہا، اس نے مسکراتے ہوئے کہا، اس نے ایک مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ جاء والشمسُ طالعةٌ: وہ طلوعِ آفتاب کے وقت آیا۔ (٤) (کی) قسم: واللّٰه: خدا کی قسم۔ (٥) کئی، کتنے۔ وكأسٍ شربتُ: میں نے کئی پیالے خالی کئے ہیں۔ میں نے کتنے ہی پیالے پی ڈالے ہیں۔ وإلا: اور اگر نہیں، اور طرح، ورنہ۔ وإن: اگرچہ، ہر چند، باوجودیکہ، گو۔ ولَو: اگرچہ، ہر چند، باوجودیکہ، گو، اُس صورت میں۔ ولكِنْ و لكِنَّ: لیکن، مگر، تاہم، پھر بھی۔

وا: یہ واو ندبہ سے مختص حرف نداء ہے۔ جیسے: وازيداهُ: ہائے زید! واظُهراهُ: ہائے دوپہر، کبھی کبھی حقیقی نداء کے لئے استعمال ہوتا ہے۔

وابور: سٹیم انجن، بھاپ سے چلنے والا انجن، سٹیمر، بھاپ سے چلنے والا جہاز، دخانی کشتی، دخانی جہاز، ریل کا انجن، ریل گاڑی، فیکٹری، ہیٹر، سٹوو، مل، مشین، انجن، سامان، گرم چادر (دھات کی)۔ وابور اکسبریس: ایکسپریس ٹرین، تیز رو، تیز گام، سبک خرام۔ وابور البضاعة: مال گاڑی۔ وابور الرّكاب: پسنجر ٹرین۔ وابورُ الريّ: آبپاشی پمپ۔ وابورُ الزلَط: سٹیم رولر (سڑک کوٹنے کا انجن)۔ وابور طارة: چپو کشتی۔ وابور العادة: لوکل ٹرین۔ وات: واٹ (برقی قوت کی اکائی)

واح: الوَاح و الواحَة جمع واحَات: نخلستان (ریگستان میں سبزہ زار)۔

وأ: وَأَ وَأْ وأوَةً الكلبُ: کتے کا چیخنا۔ کہا جاتا ہے: ماسمعت الا وعوَعةَ الذئاب و وأوَاةَ الكلاب: میں نے بھیڑیوں اور کتوں کی چیخنے کی آوازوں کے سوا کچھ نہیں سنا۔

وأب: ١۔ وَأَبَ يئِبُ وَأْبًا و إِبَةً من فلان: کسی سے شرم وحیا کرنا اور جھجکنا۔ أَوْأَبَ و أتْأَبَهُ: کے ساتھ شرمناک فعل کرنا، کو حاجت سے ذلت کے ساتھ پھیر دینا۔ إتّأَبَ إتّآبًا منه: سے شرم وحیا کرنا۔ الإبَة و التُّؤَبَة والمَوئِبة و المُوئِبَة: رسوائی، عار، حیا۔ المُوئِبات: رسوا کرنے والے کام۔

٢۔ وَئِبَ يوْأَبُ وَأْبًا: غضبناک ہونا۔ أوْأَبَ و أتأَبَهُ: کو غضبناک کرنا۔

٣۔ الوَأْب جمع أوْآب: بڑا اونٹ۔ ـ من الحوافر: متصل کناروں والا مضبوط کھر۔ ـ من القداح: بڑا پیالہ، وسیع، کشادہ۔ الوَأبَة: چٹان کا گڑھا۔ ـ والوئبة: گہرا کنواں۔

وأج: الوَأْج: سخت بھوک۔

وأد: وَأَدَ يئِدُ وَأْدًا البنتَ: لڑکی کو زندہ در گور کرنا۔ صفت مفعولی: وَئِيد و وَئِيدَة و مَوْؤُدة۔ ـ فلانًا: کو بوجھل کرنا۔ توَأَّدَ في الامر: کسی امر میں مہلت و

آہستگی سے کام لینا۔ ـــت علیه الارضُ: زمین کا کسی کو چھپانا، غائب کرنا۔ ـــتِ المرأۃُ فی قیامھا: بھاری بھرکم ہونے کی وجہ سے عورت کا لچکنا۔ اِتَّأَدَ فی الامر: کسی کام میں مہلت اور آہستگی سے کام لینا۔ الوَأْد (مص): سخت دھما کا جیسے دیوار گرنے سے ہوتا ہے۔ اونٹ کی آواز۔ الوَئِید: سخت آواز، اونٹ کی آواز، پیروں کی آہٹ جو دور سے سنائی دے۔ ـــ والتُؤَدَۃ و التَؤَاد: سنجیدگی، متانت۔ کہا جاتا ہے: مشی مشیاً وئیدا: وہ متانت اور سنجیدگی کی چال چلا۔ المَوَائِد: مصائب۔

وَأَدَ یَئِدُھا: نومولود بچی کو زندہ دفن کرنا۔ تَوَأَّدَ و اتَّأَدَ فی: میں آہستہ ہونا، سوچ سمجھ کر قدم اٹھانا یا اٹھاتے رہنا، سستی کرنا، ہچکچانا، تذبذب میں پڑنا، متأمل ہونا، تأمل کرنا، تاخیر کرنا، دفع الوقتی کرنا۔ اِتَّأَدَ فی مِشْیَتِه: آہستہ چلنا، ٹہلنا۔ وَئِید: آہستہ، سوچ سمجھ کر اٹھا ہوا (قدم)، سوچ بچار۔ وئیداً: آہستہ، بتدریج۔ تُؤَدَۃ: سوچ سمجھ، سوچ بچار، آہستگی۔ علی تؤدۃ: آہستہ، سوچ سمجھ کر۔ مُتَّئِد: آہستہ۔

وأر: ۱ وَأَرَ یَئِرُ وَأْرًا و اِرَۃً الرجُلَ: کو گھبرا دینا۔ ـــ النارَ و للنارِ: آگ جلانے کے لئے گڑھا تیار کرنا۔ ـــ وَأَّرَ تَوْئِیرا فلاناً: کو مصیبت میں ڈالنا۔ اَوْأَرَ اِیْئَارًا ہُ: کو خوفزدہ کرنا، دور بھگانا۔ اِسْتَوْأَرَتِ الابلُ: اونٹوں کا بدک کر پہاڑ پر چڑھ جانا۔ الوَائِر (فا): خوفزدہ۔ الإِرَۃ: آگ، دھوپ میں خشک کیا ہوا گوشت، اوجھ میں رکھ کر پکایا جانے والا گوشت، آگ کی شدت اور بھڑک، دشمنی، کوہان کی چربی۔ جمع اِرَات و اِرُون والوُؤُرَۃ جمع وُأَر و اُوَر: چولہا، انگیٹھی۔ ارضٌ وَئِرَۃ: سخت گرم زمین۔ الوِئار: چکنی مٹی کے گڑھے۔

۲ اَوْأَرَ اِیْئَارًا ہُ: کو آگاہ کرنا۔

وَأَرَ یَئِرُ وَأْرًا ہُ: کو ڈرانا۔ اِسْتَأْرَ: ڈرنا، دہشت زدہ ہونا۔ وارسو: وارسا (پولینڈ کا دارالحکومت)۔ واشنطون: واشنگٹن (امریکہ کا ایک مشہور شہر)

وأص: وَأَصَ یَئِصُ وَأْصًا به الارضَ: کو زمین پر دے مارنا۔

۲ تَوَاءَصَ القومُ: لوگوں کا اکٹھا ہونا، پانی پر بھیڑ کرنا۔ الوَئِیصَۃ: جماعت، مخلوق۔ کہا جاتا ہے ما أدری أیُّ الوئیصة هو: میں نہیں جانتا وہ کونسا آدمی ہے۔

وأط: وَأَطَ یَئِطُ وَأْطًا القوم: لوگوں سے ملاقات کرنا۔

۲ وَأَطَ یَئِطُ وَأْطًا الشیءُ: جوش میں آنا۔ الوَاطَۃ مِنَ الأرضِ: بلند زمین ـــ مِنَ الماءِ: پانی کی گہرائی۔

واط: واٹ (Watt، برقی قوت کی اکائی) ـ واق

واق: (عربی جغرافیہ دانوں کے نزدیک جزیروں کے دو مختلف مجموعوں کا نام (ایک چین کے مشرق میں دوسرا بحر ہند میں)۔

وأل: ۱ وَأَلَ یَئِلُ وَأْلاً و وئیلاً و وُؤُولاً و وَاءَلَ و وِئالاً و مُوَائَلَۃً المکانُ: جگہ کا تہہ بہ تہہ مینگنیوں والا ہونا۔ أَوْأَلَ المکانَ: جگہ کو تہہ بہ تہہ مینگنیوں والا کرنا۔ ـــت الماشیة فی المکان او الکلاءِ: مویشی کا جگہ یا چراگاہ کو پیشاب اور مینگنیوں سے خراب کرنا۔ اِسْتَوْأَلَ اِسْتِیئالاً تِ الابلُ: اونٹوں کا اکٹھا ہونا۔ الوَأْلَۃ: اونٹوں اور بکریوں کی تہہ بہ تہہ مینگنیاں۔

۲ وَأَلَ یَئِلُ وَأْلاً و وئیلاً و وُؤُولاً و وَاءَلَ و وِئالاً و مُوَاءَلَۃً من کذا: سے نجات طلب کرنا۔ ـــ الیه: کے پاس پناہ لینا۔ ـــ الی المکان: کسی جگہ دوڑ کر جانا۔ ـــ فلاناً: کو پناہ بنانا۔ ـــ إلی اللهِ: اللہ تعالیٰ سے رجوع کرنا۔ الوَأْل و المَوْئِل و المَوْئِلَۃ: جائے پناہ۔

۳ الأَوَّل: مادہ اول دیکھیں۔

وأم: وَأَمَ یَئِمُ وَأْماً ہُ: کو بدشکل کرنا۔ المُوَأَّم: بدشکل، بڑے سر والا۔

۲ وَاءَمَ وِئَامًا و مُوَاءَمَۃً ہُ: سے موافقت کرنا۔ ضرب المثل ہے: لولا الوِئام لهلك الانام: اگر موافقت نہ ہوتی تو لوگ ہلاک ہو جاتے (ہر شخص دوسرے کو ہلاک کرنے کی کوشش کرتا)۔ کہا جاتا ہے: لولا الوئام هلك اللئام: اگر ہر شخص حسن وخوبی میں فخر کرنا ہوتا اور نیک عمل نہ ہوتا تو کمینے لوگ ہلاک ہو جاتے۔ أَتْأَمَ اِتْآماً تِ المرأۃُ: عورت کا جڑواں بچے جننا۔ صفت: مُتْئِمٌ۔ تَوَاءَمَ: موافق ہونا، متناسب ہونا۔ الوُؤَام: گرم کمرہ۔ الوَأْمَۃ: نقال، ریس کرنے والا۔ المُتَوَائِم فا غناءٌ مُتَوَائِمٌ: متناسب گیت، ہم آہنگ سر والا گانا۔

۳ وَاءَمَ ہُ/ہا: سے ہم آہنگ ہونا، سے اتفاق کرنا، سے متفق ہونا، کے لئے موزوں ہونا، کو راس آنا، کی ضرورتوں کے لئے کافی ہونا۔ تَوَاءَمَ: ہم آہنگ ہونا، متفق ہونا، مطابق ہونا۔ وِئام: اتفاق، اتحاد، ہم آہنگی، مطابقت، میل۔ مُوَاءَمَۃ: اتفاق، اتحاد، ہم آہنگی، مطابقت، میل۔

وأی: وَأَی یَئِی وَأْیاً: وعدہ کرنا۔ ـــ الشیءَ: کا ذمہ دار ہونا۔ اِتَّأَی اِتِّئَاءً: آپس میں اتفاق کرنا، میں سمجھوتا ہونا۔ اِسْتَوْأَی اِسْتِیئاءً الرجلَ: سے وعدہ لینا۔ الوَأْی (مص): وعدہ، وہم، گمان۔

۲ تَوَاءَی تَوَائِیًا القومُ: لوگوں کا اکٹھا ہونا۔ الوَأْی: لوگوں کی تعداد۔ الوَأْیُ م وَآۃ من الدوابّ: بہت تیز رفتار جانور۔ الوَئِیَّۃ: بڑے بڑے پیالے، بڑے پیٹ والی اونٹنی۔ ـ والوَأْیَة: بڑی ہانڈی، بڑا پیالہ۔

واہ و واھاً ل/ب: وہ کتنا حیرت انگیز ہے (یا ہیں)۔ ـ علی: افسوس..... کے لئے بہت برا۔ اَوَّاہ: حرف ـــ وُوَیہ: کیتلی۔

وب: وَبَّ یَوُبُّ وَبًّا: لڑائی میں حملہ کے لئے تیار ہونا۔

وبأ: ۱ وَبَأَ یَوْبَأُ وَبْأً و وَبَّأَ المتاعَ: سامان کو ترتیب سے جمانا۔ وَبِیَ یَوْبَأُ و یَیْبَأُ وَبَأً و وَبُؤَ یَوْبُؤُ وَباءً و وَباءۃً و اِباءً و اِباءۃً و وُبِیَ یُوْبَأُ وَبْأً و أَوْبَأَ المکانُ: کسی جگہ کا وبا زدہ یا زیادہ وبا والا ہونا۔ اسم۔ البِنَۃ تَوَبَّأَ البلدَ: شہر کی آب وہوا کو ناموافق پانا۔ اِسْتَوْبَأَ اِسْتِیباءً المدینۃ: شہر کو وبا زدہ پانا۔ الوَبَأ جمع اَوْباء و الوَباء جمع اَوْبِئَۃ: عام متعدی یا وبا کی بیماری۔ الوَبِیء والوَبِیُّ والموبوءُ: بہت وبا والی (جگہ) ان کا مؤنث ۃ سے آتا ہے۔

۲ وَبَأَ یَوْبَأُ وَبْأً و أَوْبَأَ الیه: کی طرف اشارہ کرنا۔

۳ المُوبِیءُ (فا): تھوڑا پانی، منقطع پانی۔

وَبِیَ یَوْبَأُ وَبَأً و وَبُؤَ ـ وَباءً و وَباءۃً اوبِیَ: پلیگ زدہ ہونا، چھوت زدہ ہونا، پھیلی ہوئی بیماری کے جراثیم والا ہونا، زہریلا ہونا، میں کثرت سے ہونا، زہر آلود ہونا، مسموم ہونا، آلودہ ہونا، ناپاک ہونا، میں جراثیم کا پہنچا ہوا ہونا۔ وَباء جمع اَوْبِئَۃ: متعدی یا وبائی مرض، وبا۔ وَبَائی: وبائی، متعدی، چھوت والی، اڑتی یا لگتی بیماری والا، مہلک، اخلاقی یا سیاسی (وغیرہ) طور پر ضرر رساں۔ وَبِیّ و وَبِیء: بمعنی وَبائی۔ مَوْبُوء: زہریلا، مسموم، زہر آلود، آلودہ، ناپاک ـــ ب: میں سرایت شدہ، بیماری وغیرہ لگا ہوا، سے متاثر۔

وبت: وَبَتَ یَبِتُ وَبْتًا بالمکان: جگہ میں اقامت کرنا۔

وبخ: وَبَّخَ ہُ: کو ملامت کرنا، دھمکی دینا، عار دلانا۔ الوَبْخَۃ: ملامت الزام، جھڑک، تکلیف دہ ملامت۔ وَبَّخَ ہ علی: پر کو سرزنش کرنا، ڈانٹنا، ڈانٹ ڈپٹ کرنا، جھاڑ چھپاڑ کرنا، ملامت کرنا، الزام لگانا، پر کی مذمت کرنا، پر کو جھڑکنا، برا بھلا کہنا، پر کو سخت سست کہنا۔ تَوْبِیخ: ملامت، سرزنش، ڈانٹ، ڈانٹ ڈپٹ، جھاڑ جھپاڑ، الزام، ملامت، زجر و توبیخ۔

**وبد:** اَوبِدَ يَوبَدُ وَبَدًا: بدحال اور کم مال والا ہونا صفت وَبِدٌ — الثوبُ: کپڑے کا پرانا ہونا — النهارُ: دن کا سخت گرم ہونا — عليه: پر غضبناک ہونا۔اَوبَدَ إِيبَادًا ہٗ: کو جدا کرنا۔تَوَبَّدَ أَموالَهم: نظر لگانے کے لئے مال کو متعین کرنا۔الوَبَد (مص): بدحالی، تنگ زندگی (کہا جاتا ہے فلانٌ في وَبَدٍ: فلاں شخص بدحال ہے، رَجُلٌ وَبَدٌ: بدحال۔ (واحد جمع) کبھی اَوباد جمع لاتے ہیں۔) گرمی، عیب۔ الوَبِد: بھوکا — والمُتَوَبِّد: بہت تیز نظر بد لگانے والا۔قومٌ أَوبَادٌ: کنگال لوگ۔المُستَوبِد: بدحال، کسی جگہ سے ناواقف۔

۲-الوَبْد والوَبَد: پہاڑ کا گڑھا۔

**وبر:** اَوبَرَ يَبِرُ وَبْرًا بالمكان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ وَبِرَ يَوبَرُ وَبَرًا و اَوبَرَ إِيبَارًا: بہت پشم والا ہونا۔ صفت وَبِر و اَوبَر مونث وَبِرَة و وَبْرَاء۔ وَبَّرَ: پشم دار ہونا — تِ الأَرنَبُ: ہرن کا اپنی ٹانگوں کے پشم پر چلنا تاکہ تعاقب نہ کیا جاسکے — الثعلبُ: لومڑی کا نشان چھپانے کے لئے سخت زمین پر چلنا — عليه الامرَ: پر معاملہ پوشیدہ رکھنا۔ الرجُلُ بالمكان: کسی جگہ اقامت کرنا — فلانٌ: بھاگنا، متوحش ہونا، تنہا زندگی بسر کرنا۔الوَابِر: فا۔ کہا جاتا ہے: ما بالدار وابِرٌ: گھر میں کوئی نہیں۔ الوَبْر جمع وُبُور و وِبَار و وِبَارَة (ح): چھوٹا جنگلی خرگوش، سردی کے آخری سات دنوں میں سے ایک دن۔الوَبْرَة (ح): چھوٹے جنگلی خرگوش کی مادہ۔الوَبَر (مص) اَوبَار: اونٹ اور خرگوش کے بال۔اَهلُ الوَبَر: دیہاتی لوگ، بدولوگ۔کہا جاتا ہے: اَخذَ الشيءَ بِوَبَرِه: اس نے سب چیز لے لی۔الوَبَرَة: وَبَر کا واحد۔بناتُ الأَوبَر و بناتُ اَوبَر (ن): ایک قسم کی بدمزہ سانپ کی چھتری۔کہا جاتا ہے: لقيتُ منه بناتِ اَوبَر: میں نے اس سے مصیبت پائی۔

۲-وُبِّرَتِ النخلةُ: کھجور کے درخت میں گابھا دینا۔

۳-الوَابُور: (بعض اسے بابور کہتے ہیں) جمع بَوَابِير: دخانی کشتی یا جہاز (اٹلی یا فرانس کا لفظ)۔

◯ وَبِرَ يَوبَرُ وَبَرًا: بہت بالوں یا اون والا ہونا، گھنے بالوں سے ڈھکا ہونا، بالوں سے بھرا ہونا، روئیں دار ہونا، ریشم دار ہونا۔وَبَر جمع اَوبار: بال، اونٹوں اور بکریوں کی پشم، پوستین۔اهلُ الوَبَر: بدولوگ (اس کے مقابل اهلُ المَدَر: شہری لوگ)۔وَبِر: بالوں سے ڈھکا ہوا، بال دار، روئیں دار، ریشم دار۔ اَوبَر مونث وَبْرَاء: بالوں سے ڈھکا ہوا، بال دار، روئیں دار، پشم دار۔مُوَبَّر: بال دار، روئیں دار، اونی، پشمی۔

**وبش:** اَوبَشَ يُوبِشُ وَبْشًا الظفرُ او جلدُ البعير: ناخن یا اونٹ کی کھال کا سفید داغ والا ہونا۔ صفت وَبِش۔ وَبَّشَ توبيشًا الجمرُ: چنگاری کا سلگنا — تِ الأَظفَارُ: ناخنوں کا سفید داغ والا ہونا — القومُ في امرٍ: میں ہرطرف سے بھیڑ کر کے آنا — للحرب: لڑائی کے لئے مختلف قبائل سے لوگوں کو جمع کرنا۔اَوبَشَتِ الارضُ: زمین کا مخلوط پودوں والی ہونا۔الوَبْش و الوَبَش: اونٹ کی جلد پر کھجلی کے داغ، ناخن کے سفید داغ۔اَوباش کا واحد: کمینے لوگوں میں سے ایک۔وَبَشُ الكلامِ: ردی کلام۔کہا جاتا ہے: ما بهذه الارض الا اَوباشٌ من شجر او نبات: اس زمین میں تھوڑے سے بکھرے ہوئے اور متفرق درخت یا پودے ہیں۔

۲-اَوبَشَ: جلدی کرنا۔

◯ وَبَش: نکمی چیز، ردی چیز، الابلا، درخت کی کتری ہوئی شاخیں، کوڑا کرکٹ، خس و خاشاک، آخور، بیہودہ گفتگو، واہیات۔جمع اَوباش: رذیلوں کی ٹولی، تیل تنبولی، نیچ ذات کے لوگ۔

**وبص:** اَوبَصَ يَبِصُ وَبْصًا و وَبِيصًا و وَبِصَةً: چمکنا۔صفت وَابِص — الجروُ: پلے کا آنکھیں کھولنا — تِ الارضُ: زمین کا بہت نباتات والی ہونا، زمین کی نباتات کا اُگنا۔وَبِصَ يَوبَصُ وَبَصًا: چست ہونا صفت وَبِص۔وَبَّصَ الجروُ: پلے کا اچھی طرح آنکھیں کھولنا۔اَوبَصَتِ النارُ: آگ کا روشن ہونا، آگ کا شعلہ اٹھنا — تِ الارضُ: زمین کا بہت نباتات والی ہونا، زمین کی نباتات کا اگنا۔اَبيَضُ وَابِصٌ: سفید چمکدار۔ الوَابِصَة: چمک، کوند۔کہا جاتا ہے: ما في النار وابصةٌ: آگ میں چنگاری نہیں — والوَبِيصَة: آگ۔الوَبَّاص: چاند، بہت چمکدار رنگ والا۔ عارِضٌ وَبَّاصٌ: بہت بجلی چمکانے والا بادل۔

۲-وَبَّصَ لهٗ ببسيرٍ: کو تھوڑا دینا۔

**وبط:** وَبَطَ يَبِطُ وَبْطًا الجرحَ: زخم کھولنا — الرجُلَ: کی قدر گھٹانا — فلانًا عن حاجته: کو اس کی حاجت سے روک دینا — وَبْطًا و وَبِطَ يَوبَطُ و وَبُطَ يَوبُطُ وَبْطًا و وَبَطًا و وُبُوطًا و وَبَاطَةً: کمزور ہونا، خسیس ہونا یا بزدل ہونا۔اَوبَطَ ہٗ: کو کمزور کرنا، معذور کرنا، بیکار کر دینا، اپاہج بنا دینا، لولا لنگڑا کر دینا۔الوَابِط: خسیس، کمزور، بزدل، اترنے والا، گرنے والا۔الوَبَاط: کمزوری۔

**وبق:** اَوبَقَ يَبِقُ و وَبِقَ يَبَقُ وَبْقًا و وَبِقَ يَوبَقُ وَبَقًا و وُبُوقًا و مَوبِقًا و اِستَوبَقَ: ہلاک ہونا۔ صفت وَبِق اَوبَقَ إِيبَاقًا ہٗ: کو ہلاک کرنا۔ المَوبِق: ہلاکت کی جگہ، وعدہ کی جگہ۔کہا جاتا ہے: فلانٌ يركبُ المُوبِقاتِ: فلاں شخص مہلک گناہ کرتا ہے۔ويَفعَلُ المُوبِقاتِ: گناہ کرتا ہے، معاصی کا مرتکب ہوتا ہے۔

۲-اَوبَقَ إِيبَاقًا ہٗ: کو ذلیل کرنا، مطیع کرنا، قید کرنا۔ المَوبِق: دو چیزوں کے درمیان حائل ہونے والی چیز، قیدخانہ۔

◯ وَبَقَ يَبِقُ و وَبِقَ يَوبَقُ وَبْقًا و وُبوقًا و مَوبِقًا: ہلاک ہونا، تباہ ہونا، برباد ہونا۔اَوبَقَ ہ: کو تباہ کرنا، ذلیل کرنا، کے جذبات کو ٹھیس لگانا یا مجروح کرنا۔ مَوبِق: تباہی و بربادی کی جگہ، جیل، قیدخانہ۔مُوبِقَة جمع مُوبِقَات: سخت جرم، جرم اور تشدد کا عمل، مہلک یا جان لیوا گناہ۔

**وبل:** وَبَلَ يَبِلُ وَبْلًا فلانًا بالعصا: کو لاٹھی سے لگاتار مارنا — الصيدَ: شکار کا سخت تعاقب کرنا — تِ السماءُ: آسمان کا بہت بارش برسانا۔وَبُلَ يَوبُلُ وَبْلًا و وَبَالًا و وُبُولًا و وَبَالَةً الشيءُ: سخت ہونا — المكانُ: جگہ کا مضر صحت ہونا۔وَابَلَ مُوَابَلَةً ہٗ: (کسی کام) کو کرتے رہنا، جاری رکھنا۔ اِستَوبَلَ اِستِيبَالًا المكانَ: جگہ کو مضر صحت پانا — تِ الإبلُ: اونٹوں کا چراگاہ کے مضر صحت ہونے کی وجہ سے کمزور ہو جانا۔الوَابِل: بہت بارش، اولہ، ژالہ، بوچھاڑ۔الوَابِلَة: وابل کا مؤنث، بازو یا ران کا اوپر کا حصہ۔الوَبْل: بہت بارش، اولہ، ژالہ، بوچھاڑ۔الوَبْلَة و الأُبْلَة: آب و ہوا کی خرابی، بدہضمی، بوجھ، سختی۔کہا جاتا ہے: اَخَذَتهُ وَبْلَةُ الطعام أو ابلة الطعام: اس کو بدہضمی ہو گئی۔الوَبَال (مص): سختی، آب و ہوا کی ناموافقت، برا انجام۔ الوَبِيل: ناقوس بجانے کی لکڑی، دھوبی کی موگری، سخت، زم شاخ۔مَرعًى وَبِيل: مضر صحت چراگاہ۔ طعامٌ وَبِيلٌ: وہ کھانا جس کے ضرر کا اندیشہ ہو۔کہا جاتا ہے: اَبِيلٌ عَلَى وَبِيلٍ: لاٹھی سے سہارا لینے والا بوڑھا — و الوَبِيلة و المَوبِل: موٹی لاٹھی، لکڑیوں کا گٹھا۔المِيبَل: موٹی لاٹھی، ڈنڈا، لکڑیوں کا گٹھا۔ المَبِيل والمَبِيلَة جمع مَوَابِل: کوڑا، اونٹوں کو مارنے کی چمڑے کی پٹی جو لکڑی کے سرے پر بندھی

ہوتی ہے۔

وَبَلَ یَوْبُلُ وَبَالاً و وَبَلاً و وبالةً و وُبُولاً: موسم یا آب وہوا کا یا ہوا کا مضرِ صحت ہونا، ناخوشگوار یا نقصان دہ ہونا۔وَبَال: موسم، ہوا، آب وہوا کی ناموافقت، غیر صحت بخشی، کسی کام کا برا انجام، نقصان، برائی، لعنت۔وَبِیل: غیر صحت بخش، مضرِ صحت، ناگوار (آب و ہوا، خوراک) برے انجام والا، نقصان دہ، ضرر رساں، منحوس، مصیبت بھرا، مصیبت انگیز۔وَابل: تیز بارش، (مجازاً) بوچھاڑ، ژالہ، اولہ۔اُمْطِرَہُ وَابلاً من الرصاص: پر گولیوں کی بوچھاڑ کرنا۔اُمْطِرَ علیه وَابلاً من الشتم: پر گالیوں کی بوچھاڑ کرنا۔

وبن: کہا جاتا ہے: ما بالدار وَابِنٌ: گھر میں کوئی نہیں۔الوَبْنَة: اذیت، بھوک۔

وبہ: وَبَہَ و وَبِہَ یَوبَہُ وَبْہًا و وَبَہًا و وبُوھًا و اُوبَہ اِیْبَاھًا لفلان وَبِہ: پر التفات کرنا، دھیان کرنا، توجہ کرنا، کا لحاظ کرنا، کی پرواہ کرنا، کا خیال کرنا، کی طرف توجہ کرنا۔کہا جاتا ہے: ____ فلانٌ لا یُوبَہُ به او لہ: فلاں کی پرواہ نہیں کی جاتی۔

وتأ: وَتَأَ یَتَأُ وَتْأً فی مشیته: سست رفتار سے چلنا۔وَاتَأَ مُوَاتَأَةً و وِتَاءً علی الأمر: کسی کام میں موافقت کرنا، کا کہا ماننا، فرمانبرداری کرنا۔

وتح: وَتَحَ یَتِحُ وَتْحًا و تِحَةً العطاءَ: بخشش کو کم کرنا۔وَتُحَ یَوْتُحُ وَتَاحَةً و وَتَحَةً و وُتُوحَةً العطاءُ: بخشش کا کم ہونا۔وَتَّحَ توتیحاً العطاءَ: بخشش کو کم کرنا۔اَوْتَحَ اِیتاحاً العطاءَ: بخشش کو کم کرنا۔ـــ الرجلُ: آفت پڑنے پر کم مال والا ہونا۔ــ فلاناً: کو رنج ومشقت میں ڈالنا۔ــــ لہُ الشیءَ: کے لئے چیز کو کم کرنا۔تَوَتَّحَ تَوَتُّحاً من الشراب: مشروب یا شراب تھوڑی پینا۔الوَتْح: کم، ناچیز۔طعامٌ وَتْحٌ: بے برکت کھانا۔الوَتِح: کم، تھوڑا، ناچیز۔رجلٌ وَتِحٌ: خسیس آدمی۔کہا جاتا ہے: ما اَغْنَی عنه وَتَحَة: اس نے اس کو کچھ بھی فائدہ نہیں دیا۔الوَتِیح: کم، ناچیز۔

وتخ: وَتَخَ یَتِخُ وَتْخاً الرجلَ بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا۔اَوْتَخَ اِیتاخاً من فلان: کو انتہائی مشقت کو پہنچانا۔الوَتْخة: کیچڑ۔کہا جاتا ہے: ما اَغْنَی عنه وَتْخة: اس نے اس کو کچھ بھی فائدہ نہیں دیا۔المِیتَخة: لاٹھی۔

وتد: وَتَدَ یَتِدُ وَتْداً و تِدَةً الوتدُ: میخ گڑنا۔ـــ الوتدَ: میخ گاڑنا۔وَتَّدَ الوتدُ: میخ گڑنا۔الوتدَ: میخ گاڑنا۔ـــ فی بیته: گھر میں اقامت کرنا۔ـــ الزرعُ: نباتات کا پھوٹنا اور مضبوط ہونا۔کہا جاتا ہے: وَتَّدَ رجلَهُ فی الارض: اس نے اپنے قدم زمین پر جمالئے۔اَوْتَدَ اِیتاداً الوتدَ: میخ گاڑنا۔الواتِد (فا): ثابت گڑا ہوا۔قرنٌ واتِدٌ: مضبوط سینگ۔وتدٌ واتِدٌ: مضبوطی سے جما ہوا، گڑا ہوا یا لگا ہوا کیل۔الوَتْد و الوَتَد جمع اَوْتاد: کھونٹی، کان کے سامنے کا اٹھا ہوا حصہ۔اَوتادُ الارض: پہاڑ۔اوتادُ البلاد: ملک کے رؤسا اور بڑے لوگ۔اوتادُ الفم: دانت۔الاوتادُ فی عرف المسلمین: تیسرے درجہ کے اولیاء جنہیں عُمَد بھی کہا جاتا ہے۔جن میں سے ہر ایک کے ذمہ چار آسمانوں کا انتظام، دیکھ بھال سمجھی جاتی ہے ان کا مسکن آسمانوں کا مرکز بتایا جاتا ہے۔الاوتاد الأربعة (فلک): منطقہ بروج کی بارہ منزلوں میں چار بڑی منزلیں جو یہ ہیں: الوتد الطالع (۲) الوتد الغائب (۳) وتد السماء (۴) وتد الارض۔الوَتِد جمع اَوْتاد: کھونٹی۔ــــ عند اهل العروض: تین حروف جن میں سے دوسرا یا تیسرا ساکن ہو۔اگر درمیان کا ساکن ہو جیسے قَوْل میں تو اسے الوتد المفروق کہا جاتا ہے اگر متحرک ہو اور آخری حرف ساکن ہو جیسے عَلَی میں تو یہ الوتد المجموع ہے۔المِیتَد و المِیتَدة: کھونٹی گاڑنے کی لکڑی یا لوہے کی موگری۔

وَتَّد ہ: میں کھونٹی، کیل، میخ، کھونٹا، چوب، گاڑنا، مضبوطی سے ٹھوکنا، لگانا، کسنا، جکڑنا، مضبوطی سے باندھنا، چمٹانا، جمانا، محفوظ کرنا، بند کرنا، پکڑ رکھنا۔وَتَد و وَتِد جمع أوتاد: کھونٹا، کھونٹی، کیل، میخ، چوب، پن، خیمہ کی پن، خیمہ کی کھونٹی، چوب، لاٹھی، لٹھ، کھمبا، قطب۔

وتر: ۱-وَتَرَ یَتِرُ وَتْرًا و تِرَةً القوسَ: کمان میں تانت لگانا۔وَتَّرَ القوسَ: کمان کی تانت کسنا۔اَوْتَرَ اِیتاراً القوسَ: کمان کے لئے تانت بنانا یا کمان کی تانت کسنا۔تَوَتَّرَ العصبُ و نحوُهُ: پٹھے وغیرہ کا سخت ہونا۔تَوَتَّرَتِ العلاقاتُ توتراً: تعلقات کشیدہ ہونا۔الوَتَر جمع اَوْتار و وِتار: وَتَرَة کی جمع، کمان کی تانت، سارنگی کا تار، نس، پٹھا، عضلہ، خط منحنی میں مستقیم کا قطعہ جو منحنی کے دو نقطوں کو باہم ملاتا ہے۔قائم الزاویہ مثلث میں زاویہ قائم کے مقابل ضلع۔وتر (chord) (ریاضی اور جومیٹری کی اصطلاح)۔الوَتَرة جمع وَتَر و وَتَرات: لیمپ والا کھمبا، دو انگلیوں کے درمیان کی کھال، کان کے اوپر کے حصہ کی نرم ہڈی، زبان کے نیچے کا پٹھا، کمان سے تیر نکلنے کی جگہ۔الوتیرة: نتھنوں کے درمیان کی دیوار کان کے بالائی حصہ کی نرم ہڈی، دو انگلیوں کے درمیان کی کھال۔لیمپ والا کھمبا

۲-وَتَرَ یَتِرُ وَتْراً و تِرَةً فلاناً: پر ظلم کرنا یا تکلیف پہنچانا، گھبرا دینا۔ـــ فلانا مالَهُ او حقَّهُ: کے مال یا حق کو کم کرنا۔الوَتْر و الوِتْر جمع أوتار: بدلہ لینا یا بدلہ لینے میں ظلم کرنا۔الوَتِیرة: انتقام یا انتقام میں ظلم۔المَوْتُور (مفع): مقتول کا وارث جو بدلہ نہ لے سکے۔

۳-وَتَرَ یَتِرُ وَتْراً و تِرَةً القومَ: کو علیحدہ کرنا، تنہا کرنا۔وَاتَرَ وِتاراً و مُوَاتَرَةً الأشیاءَ: کو وقفہ چھوڑ کر کرنا، پورا کرنا یا مکمل کرنا، انجام دینا۔البندقیة المواتِرة: بندوق یا رائفل جسے ایک ہی بار بھر کر کئی فائر کئے جا سکیں۔ــــ الکُتُبَ: خطوط پے در پے بھیجنا۔ــــ الصومَ: ایک یا دو دن چھوڑ کر روزہ رکھنا۔اَوْتَرَ اِیتاراً الشیءَ: چیز کو وتر بنانا یعنی ایک بنانا۔ـــ بین الاشیاء: کو ہر دو کے درمیان وقفہ چھوڑ کر جاری رکھنا۔یہ وتر سے شروع کرنا یعنی طاق عدد سے شروع کرنا ہے۔تَوَاتَرَتِ الأشیاءُ: چیزوں کا وقفہ کے ساتھ ایک دوسرے کے پیچھے آنا، ہونا۔الوَتْر و الوِتْر جمع أوتار: طاق (عدد)۔الوَتِیرة: وقفہ، ڈھیل، آہستگی، طریقہ، تاخیر، قید، قبر۔تَتْرَی: (اس کی اصل وَتْرَی ہے): ایک کے بعد ایک یا ایک ایک کر کے آنا۔جیسے ہے: أرسلنا رُسُلَنا تَتْرَی: ہم نے اپنے رسول ایک کے بعد ایک یا ایک ایک کر کے بھیجے)۔

۴-الوَتَرة جمع وَتَر و وَتَرات: ہر چیز کا کنارا اور چکر، ہر چیز کا خالص حصہ، ناک کے بانسہ اور مونچھ کے درمیان کا حصہ۔الوَتِیرة: گھوڑے کی پیشانی کا گول سفید نشان، ہونٹ کا حلقہ، دائرہ جس پر نیزہ کا استعمال سیکھا جاتا ہے، سفید زمین، گلاب کا شگوفہ۔

وَتَرَ یَتِرُ وَتْراً ہ: کمان کو تانت لگانا ـــ ہ: پر ظلم کرنا، کو نقصان پہنچانا، تکلیف دینا، دھوکا دینا، جل دینا۔وَتَّرَ ہ: رسی، تار (سارنگی وغیرہ کی تار) کو پھیلانا، کسنا، مضبوط کرنا، تنا ہوا کرنا۔وَاتَرَ ہ: کو وقفہ وقفہ سے کرنا۔اَوْتَرَ ہ: (کمان) کو تانت لگانا۔تَوَتَّرَ: کشیدہ ہونا، پھیلا ہوا ہونا، تنا ہوا ہونا، کسا ہوا ہونا۔توترت العلاقاتُ: تعلقات کشیدہ ہو گئے۔تَوَاتَرَ: لگاتار آنا ہونا، اپنے آپ کو دہرانا، بار بار ہونا۔وَتْر اور وِتْر: طاق (عدد) اونچا نیچا، ناہموار۔وِتْرًا: ایک ایک کر کے، علیحدہ علیحدہ، فرداً فرداً۔وَتْرَی:

ناہموار، طاق (عدد) ضَرَبَ علی الوَتَرِ الحسّاس: کسی حساس جگہ کے متعلق کچھ کہنا، کسی معاملہ کی تہہ کو پہنچنا وتر صَوتی: صوتی وتر (گلے کا آواز پیدا کرنے والا حصہ) وَتَرِی: تاروالا، تارکا وَتِیرة: انداز، اسلوب، طریقہ، وضع، طور، طریق کار، طرز، طریق، سُر علی هذه الوَتِیرة: اس طرح علی وَتِیرَةٍ واحدةٍ: اسی طرح، یکساں طور پر، ہم آہنگی سے تَتْرَی: ایک دوسرے کے بعد، ایک ایک کر کے، یکے بعد دیگرے، پے در پے تَوَتُّر: کھچاؤ، کشیدگی، کشاکش، تناؤ، حد سے زیادہ بوجھ، حد سے زیادہ کوشش کا نقصان توتر الاعصاب: اضطراب، گھبراہٹ، اعصابی تناؤ توتر سِیاسی: سیاسی تناؤ، کشیدگی تَواتُر: تسلسل، تواتر، سلسلہ، تانتا، اعادہ، تکرار، بار بار واقع ہونا، بار بار پیش آنے والا واقعہ، استحکام، استقلال، ثابت قدمی، قرار، استمرار، دوام، ہمیشگی علی تَواتُرٍ: پے در پے، لگاتار، یکے بعد دیگرے، ایک دوسرے کے بعد مُتَوَتِّر: کھچا ہوا، کشیدہ، تنا ہوا، کشاکش کی حالت میں، سخت، بے لوچ، بے گنجائش، کسا ہوا مُتَواتِر: لگاتار، مسلسل، پے در پے

وتش: الوَتش: ہر تھوڑی چیز، رذیل لوگ۔

وتغ: اَوتَغَ یَوتَغُ وَتَغًا: گنہگار ہونا، دین و دنیا میں ہلاک و تباہ ہونا، دردمند ہونا اَوتَغَ اِیتاغًا ہُ: کو ہلاک کرنا، قید میں ڈالنا، مصیبت میں ڈالنا، ایذا دینا۔ ۔ ہ عند السلطان: کو حاکم کے پاس مضر باتوں کی تلقین کرنا۔ کہا جاتا ہے اَوتَغَ دِینَہُ بالاِثم: گناہ سے دین خراب کرنا المُوتِغة: ہلاکت۔

۲ وَتِغَ یَوتَغُ وَتَغًا: گفتگو میں نا سمجھی کرنا، بدخلق ہونا، بری بات کہنا اور بہت جاہل ہونا، ملامت زدہ ہونا۔ ۔ فی حجّتہ: حجت میں غلطی کرنا الوَتِیغة: دلیل کی غلطی۔

وتن: وَتَنَ یَتِنُ وُتُونًا و تِنَةً الماءُ: پانی کا ہمیشہ بہنا اور نہ رکنا۔ ۔ بالمکان: کسی جگہ جم کر اقامت کرنا۔ ۔ وَتْنًا و وَتِینًا الرجُلَ: کی شہ رگ پر مارنا۔ وُتِنَ: کی شہ رگ کا دکھنا وَاتَنَ مُواتَنَةً ہُ: سے چمٹنا، اس کی طرح کرنا۔ ۔ المکانَ: کسی جگہ میں طویل اقامت کرنا الواتِن (فا) جمع وُتَّن: کسی جگہ جم کر ہمیشہ رہنے والا، مسلسل بہنے والا پانی۔ الوُتْنة: مقروض کا پیچھا کرنا الوَتِین (مص) جمع وُتُن و اَوتِنَة (ع ا): دل کی رگ جس سے تمام رگوں میں خون جاتا ہے۔

۲ اِستَوتَنَ المالُ: مویشی کا موٹا ہونا۔

۳ المُواتَنَة: مخالفت۔

وتین جمع وُتُن و اَوتِنَة: رگ جاں، شہ رگ۔

وثا: وَثَأَ یَثَأُ اللحمَ: گوشت کو مردہ کرنا (صدمہ وغیرہ کا) ۔ الوتدَ: کھونٹی کے سر کو ضربوں سے چوڑا کرنا۔ ۔ وَ اَوثَأَ یدَہُ: کے ہاتھ میں موچ ڈالنا وُثِئَ یُوثَأُ وَثْأً و وَثَأً و وُثُوءًا و وُثِئَ ت یدُہُ: ہاتھ میں موچ آنا صفت: وَثِئَة و مَوثُوءَة و وَثِیئَة۔ وَثُؤَ یَوثُؤُ وَثَاءَةً: کو موچ آنا المَوثاءَةُ و الوَثْءُ: موچ الوَثِیُّ: ٹوٹے ہوئے ہاتھ والا المِیثَأَة: میخ ٹھوکنے کا آلہ۔

واتاہ: (خوشگوار چیز کا) کے پاس آنا، خوشگوار چیز کو اتفاقاً پانا، کے ساتھ خوشگوار چیز کا واقع ہونا، کے ساتھ بااخلاق ہونا، بامروت مدد کرنے والا ہونا، پر مہربان ہونا، کے لئے مبارک، سعود یا نیک شگون والا ہونا، مناسب ہونا، موزوں ہونا، کو رام ہونا، کے لئے کامیابی ہونا، کو زیب دینا، سجنا، پھبنا، کو (خوراک کا) موافق آنا، راس آنا مُواتٍ: خوشگوار، پسند کرنے والا، خوش اطوار مہربان، خوشی کا، خوشی والا، دل کش، دل خوش کن، پسندیدہ، موافق، مناسب حال، مبارک، مسعود، نیک شگون والا۔

وَثَأَ یَثَأُ وَثْأً (ہ): (بازو، ٹانگیں) کو رگڑ پہنچانا، زخمی کرنا، پر کجی مار مارنا، مروڑ کر موچ ڈالنا وُثِئَ یُثَأُ وَثْأً ا و وُثُوءًا و وُثِئَ: رگڑ کھانا، زخمی ہونا، (میں) موچ آنا، موچ زدہ ہونا اَوثَأَ بمعنی وَثَأَ وَثْءٌ وَثَاءَة: کجی مار، گیت مار، رگڑ، خراش، موچ۔

وثب: اوثَبَ یَثِبُ وَثْبًا و وُثُوبًا و وَثَبانًا و وِثابًا و وَثِیبًا و ثِبَةً: اٹھنا، کھڑا ہونا، کودنا، پھاندنا وثب اِلی الشرف وَثْبًا: وہ شرف و منزلت تک ایک دم جا پہنچا وَاثَبَ مُواثَبَةً ہُ: پر جلدی سے ٹوٹ پڑنا۔ اَوثَبَ اِیثابًا ہُ: کو کدانا اَوثَبَ ہُ الموضعَ: کو کسی جگہ سے کدانا تَوَثَّبَ علیه فی اَرضه: کی زمین پر ظلم سے قابض ہو جانا تَواثَبَ القومُ: ایک دوسرے پر حملہ کرنا الوَثّاب: بہت کودنے والا۔ (طب): سردی اور گرمی کی شدت وغیرہ سے پیٹھ کے عضلات کے سوجنے، تشنج اور سردرد کی بیماری۔ عام لوگ اسے وَتّاب (ت سے) کہتے ہیں فَرَسٌ وَثّابة: تیز رفتار گھوڑی الوَثَبَی: بہت کودنے والی۔ کہا جاتا ہے فَرَسٌ او ناقةٌ وَثَبَی: بہت کودنے والی گھوڑی یا اونٹنی المِیثَب: کودنے والا، بلند زمین، ندی۔

۲ وَثَّبَ تَوثِیبًا ہُ: کو تکیہ پر بٹھانا، گدی پر بٹھانا۔ ۔ الوِسادَةَ: کے بیٹھنے کے لئے گدی بچھانا۔ ۔ ہُ وِثابًا: کے لئے بستر وغیرہ بچھانا المِوثاب: تخت، پلنگ، بستر، بیٹھنے کی جگہ المُوثَبان: امن پسند بادشاہ۔ المِیثَب: بیٹھنے والا، نرم زمین۔

وَثَبَ یَثِبُ وَثْبًا و وُثُوبًا و وَثِیبًا و وَثَبانًا: کودنا، اچھلنا، چھلانگیں لگاتے ہوئے جانا، ایک پاؤں پر کودنا، پھدکنا، کلیلیں کرنا، بھاؤ یکا یک چڑھنا، چونک اٹھنا، بدکنا، بھڑکنا۔ ۔ اِلی: کی طرف اٹھ دوڑنا، تیزی سے جانا۔ ۔ علی: پر جھپٹا مارنا، ٹوٹ پڑنا، حملہ کرنا۔ وَثَّبَ و اَوثَبَ ہ/ہ: کو کدانا، اچھالنا۔ ۔ ہ: کو اچھالنا وَاثَبَ ہ: پر جھپٹا مارنا، ٹوٹ پڑنا، حملہ کرنا۔ تَوَثَّبَ: یکا یک چڑھنا، چونک اٹھنا، بدکنا، کی طرف تیزی سے جانا، پھدکنا، کلیلیں کرنا، کودنا، چھلانگیں لگانا، اچھلنا۔ اِلی: کی جگہ وغیرہ شوق و سرگرمی سے جانا، کو ہمت سے کرنا۔ ۔ علی/فی: پر جھپٹا مارنا، ٹوٹ پڑنا۔ ۔ بیدار ہونا، اٹھنا، چڑھنا تَواثَبَ: کودنا، اچھلنا، چھلانگ لگانا، تیز (رفتار) ہونا، سانس کا جلد پھول جانا وَثْبٌ بالزانة: لاٹھی کے ساتھ جست وَثْبٌ طویل: چوڑی جست وَثْبٌ عالٍ: اونچی جست نَخَطّی وَثْبًا من فوق: ٹُٹی پھاندنا وَثْبَة جمع وَثَبات: جست، اچھل، کود، حملہ، دلیرانہ مہم، چڑھائی، انتباہ وثبة احساسیة: اضطراری تحریک وَثّاب: اچھل کود کا عادی، زقند بھرنے والا، لاف زن، گرم، تیز، پرشوق، سرگرم، جوشیلا، تیز مزاج، تندرو، دلیر، من چلا، باہمت، مہم جو، بہادر، جری مُواثَبَة: گواہوں کی موجودگی میں مطالبہ کا فوری پرزور اظہار (اسلامی قانون) مُتَوَثِّب: بیدار، توانا، طاقت ور، باہمت، سرگرم، چاق چوبند، زوردار، جاندار۔

وثج: وَثُجَ یَوثُجُ وَثاجَةً: گاڑھا ہونا۔ ۔ الفرسُ: گھوڑے کا موٹا ہونا۔ ۔ المکانُ: کسی جگہ کا بہت گھاس والی ہونا۔ صفت: وَثِیج اَوثَجَ اِیثاجًا ہُ: کو زیادہ کرنا اِستَوثَجَ المالُ: مال کا بہت ہونا۔ ۔ من المال: مال زیادہ لینا۔ ۔ الفرسُ: گھوڑے کا موٹا ہونا، گٹھے بدن والا ہونا۔ ۔ النبتُ: نباتات کا گھنا اور گنجان ہونا الوَثِیج: گاڑھا، گٹھے بدن کلوب وثیج: گف بنا ہوا کپڑا الوَثِیجة: بہت درختوں والی زمین، گنجان درختوں والی زمین اَوض مُوثِجَة و مُتَّشِجَة: بہت گھاس والی زمین۔ المَوثُوج من الثیاب: نرم بناوٹ کا کپڑا۔

وثخ: الوَثَخة: پانی کی تری الوَثِیخة: گاڑھا دودھ،

چربی دار نرم ہڈی، سرسبز گنجان گھاس، کیچڑ والی زمین۔ رجلٌ مُوَثَّخ الخلق و مُوَثُوخه: کمزور جسم والا مرد۔

وثر: وَثَرَ یَثِرُ وَثْرًا و وَثَّرَ الفراشَ: بستر کو نرم وملائم کرنا وَثُرَ یَوثُرُ وَثَارَةً الفراشُ: بستر کا نرم وملائم ہونا۔ صفت وَثِیر ۔ الرجلُ: آدمی کا موٹا ہونا۔ ۔ لَحمُهُ: کا پرگوشت ہونا استَوثَرَ الفراشَ: بستر کو نرم وملائم پانا ۔ من المال: مال بہت مانگنا، لینا المُوَاثِر (فا): ثابت قدم المَوثُر (مص): تسمہ کی طرح لمبائی میں کاٹا ہوا چمڑا، صدری کے مانند چمڑے کا لباس المَوثَر: سب کپڑوں سے اوپر رہنے والا کپڑا، نرم، گھوڑے کی زین پر ڈالنے کا گدیلا۔ الوَثِر: نرم وملائم الوَثِیر: نرم وملائم، بمعنی وِثْر ۔ الوَثِیرة جمع وَثَائِر و وِثار: وثیر کا مؤنث۔ پر گوشت، بہت گوشت والی الوِثَار: نرم بچھونا۔ الوَثَارَة و الوِثَارَة: بستر یا فرش کی نرمی وَثُرَ کے دو اسم (نرمی، ملائمت) المِیثَرَة جمع مَوَاثِر و مَیَاثِر: گھوڑے کی زین پر ڈالنے کا گدیلا المَوَاثِر و المَیَاثِر: ریشم ودیباج کے جھول، زین پوش، درندوں کی کھالیں۔

وِثر و وَثِیر: نرم، آرام دہ، گرم (بستر، نشست) صاف، ہموار (کپڑا) وِثار: نرم بستر مِیثَرة جمع مَوَاثِر و مَیَاثِر: کاٹھی کا کپڑا، زین کا کپڑا، زین پوش، کمبل۔

وثغ: وَثَغَ یَثِغُ وَثْغًا رأسَهُ: کا سر توڑنا۔ کہا الوَثِیغة من المطر: تھوڑی بارش الوَثِیغة: موسم بہار کی گنجان گھاس۔ من المطر: تھوڑی بارش۔

وثف: وَثَفَ یَثِفُ وَثْفًا و وَثَّفَ و أَوْثَفَ القِدرَ: ہانڈی کے لئے چولہا بنانا۔

وثق: وَثِقَ یَثِقُ ثِقَةً و وُثُوقًا و مَوثِقًا بفلان: کا اعتبار کرنا، پر بھروسہ کرنا۔ صفت فاعل وَاثِق۔ صفت مفعول مَوثُوق بہ۔ وَثُقَ یَوثُقُ وَثَاقَةً الرجلُ: اپنے معاملہ سے اعتماد سے آگے بڑھنا، کاروائی کرنا۔ ۔ الشیءُ: قوی ہونا، مستحکم ہونا وَثَّقَ الرجلَ: کو معتبر کہنا، معتبر جاننا ۔ الأمرَ: کو پختہ کرنا وَاثَقَ وِثاقًا و مُوَاثَقَةً ہُ: سے معاہدہ کرنا أَوثَقَ إیثاقًا ہُ: کو رسی سے باندھنا تَوَثَّقَ: مستحکم وقوی ہونا ۔ فی الأمر: میں اعتماد سے آگے بڑھنا، کاروائی کرنا تَوَاثَقَ القومُ: باہم عہد وپیمان کرنا استَوثَقَ منه: سے وثیقہ لینا ۔ من الأموال: مال کی حفاظت میں سختی کرنا الثِّقَة (مص): قابل اعتماد، قابل بھروسہ (واحد جمع مذکر ومؤنث میں یکساں) بعض اوقات جمع کا صیغہ بھی استعمال کیا جاتا ہے جو مذکر ومؤنث کے لئے ثقات ہے۔ کہا جاتا ہے فلانٌ اخو ثِقَةٍ: فلاں بہادر ہے الوَثَاق و الوِثاق جمع وُثُق: باندھنے کی چیز، رسی، بیڑی وغیرہ الوَثَاقِیَة (ن): ایک درخت جس کو آرائش اور باڑھ کے لئے اگایا جاتا ہے، اس کے سفید پھول گچھوں کی صورت میں لٹکتے ہیں۔

الوَثِیق جمع وِثاق: مضبوط الوَثِیقة: قابل اعتماد (چیز وغیرہ)، وثیق کا مؤنث، کام کی مضبوطی۔ ارضٌ وَثِیقَةٌ: بہت گھاس والی زمین الأوثَق مؤنث وُثقَی: اسم تفضیل، زیادہ مضبوط، زیادہ مستحکم، زیادہ قوی۔ کہا جاتا ہے استمسك بالعروة الوُثقَی: وہ ایک مضبوط رشتہ سے وابستہ رہا أخَذَ الأمرَ بالأوثق: معاملہ کو انتہائی مضبوط طریقے سے لے المَوثِق و المِیثَاق جمع مَوَاثِق و مَیَاثِق و مَوَاثِیق و مَیَاثِیق: عہد۔

وثق یثق ثِقَةً و وُثُوقًا ب: پر اعتماد کرنا، یقین کرنا، بھروسہ کرنا، انحصار کرنا، اعتبار کرنا، یقین کرنا ۔ من أن: یقین کرنا کہ ۔ ب: پر اعتماد یا یقین ہونا ۔ من أن: یقین رکھنا کہ یُوثَقُ بہ: بھروسہ کے قابل، قابل اعتبار، لائق اعتماد، معتبر وثق من النفس: خود اعتمادی رکھنا وثُق یوثُقُ و ثاقَةً: مضبوط ہونا، ٹھوس ہونا، قوی ہونا ۔ من: کا یقین رکھنے والا ہونا، کے بارے میں غیر متذبذب ہونا، شک نہ رکھنا، پر یقین ہونا وَثَّقَ ہ: کو مضبوط کرنا، ٹھوس کرنا یا بنانا، پختہ کرنا، مستحکم کرنا، استوار کرنا، جمانا؛ کی سند میں پیش کرنا، کا دستاویزی ثبوت مہیا کرنا، کی تصدیق کرنا، احقاق حق کرنا، توثیق کرنا، پر وثیقہ تیار کرنا ۔ بین ۔ و بین: کو سے جوڑنا، کو سے منسلک کرنا واثق ہ: سے معاہدہ کرنا اَوثَقَ نفسَهُ علی: کا عزم صمیم کرنا، کو کرنے پر پورا مائل ہونا اوثق ہ ب: کو سے باندھنا، کو سے بیڑیاں ڈالنا توثّق: مضبوط ہونا، مستحکم ہونا، مضبوطی سے قائم ہونا، مستقل بنیادوں پر استوار ہونا ۔ فی: میں اعتماد سے آگے بڑھنا، کارروائی کرنا استوثق من: کے بارے میں اپنی تسلی کرنا، کا پورا بندوبست کرنا، کے بارے میں یقین حاصل کرنا، کی جانچ پڑتال کرنا، کا جائزہ لینا، کی تصدیق کرنا ہ: پر اعتماد ہونا، بھروسہ ہونا، پر اعتماد کرنا، یقین کرنا ثِقَة: بھروسہ، اعتماد، اعتبار، حسن ظن، راز کی بات، یقین، ایمان علی ثقة من: پر بھروسہ، اعتماد، اعتبار کرتے ہوئے، کے بارے میں حسن ظن رکھتے ہوئے، پر اعتماد یا یقین رکھنے والا، کے بارے میں پر یقین، کے بارے میں غیر متذبذب، شک نہ رکھنے والا هو علی ثقة من أنّهُ: اسے یقین ہے کہ وہ ثقة بالنصر: فتح کا یقین ثقةٌ بنفسه یا ثقةٌ بالنفس: خود اعتمادی أخو ثقة: قابل اعتبار، لائق اعتماد، بھروسے کا عدمُ الثقة: عدم اعتماد، بے اعتمادی، شک وشبہ طلب عدم الثقة: تحریک عدم اعتماد (پارلیمنٹری) ثقة جمع ثِقات: بھروسہ کا، قابل اعتماد، لائق اعتبار، معتبر (شخص) اطلاع دینے والا، بتانے والا، خبر دینے والا، معتبر ماخذ، منبع، سرچشمہ یا حاکم (جمع حکام) ارباب اختیار، بااختیار لوگ ثقةٌ عسکریة: فوجی ماہر وَثاق و وِثاق جمع وُثُق: گرہ یا گانٹھ، زنجیر، کڑی، بندھن، بند، بیڑی، قید، ہتھکڑی (مجازًا بھی استعمال ہوتا ہے) شَدَّ وثاقَهُ: کو باندھ لینا، کو بیڑیاں یا ہتھکڑی پہنانا وَثاقة: مضبوطی، استحکام، قوت، طاقت، استواری۔ وَثِیق جمع وِثاق: مضبوط، قوی، ٹھوس، محفوظ، قابل اعتماد، لائق اعتبار وَثِیقة جمع وَثائق: دستاویز، کاغذ، ریکارڈ، ووچر، سرٹیفکیٹ، رسید، پالیسی، ڈپلومیٹک نوٹ، نوشتہ، لکھی ہوئی چیز الوثیقة العُظمَی: میگنا کارٹا (انسانی حقوق اور آزادی کا منشور جو جان نے ۱۹۱۵ء میں جاری کیا) وثیقة التفویض: پیروی مقدمہ کی تحریری اجازت (warrant of attorney) أوثق مؤنث وُثقَی: زیادہ مضبوط، زیادہ قوی مَوثِق جمع مَوَاثِق: معاہدہ، ٹھیکہ، عہد و پیمان، قول وقرار، اقرار نامہ، میثاق بنی اسرائیل جو اللہ تعالیٰ نے ان سے لیا تھا، صلح نامہ، عہد نامہ میثاق جمع مَوَاثِیق: میثاق بنی اسرائیل، معاہدہ، ٹھیکہ، عہد نامہ، صلح نامہ، اقرار نامہ، عہد وپیمان، قول وقرار، رشتہ داری، فرمان، پروانہ، منشور میثاق هیئة الأمم المتحدة: اقوام متحدہ کا منشور میثاق عدم الاعتداء: عدم جارحیت کا معاہدہ مُوَثِّقة الدیون: قرضوں کا ادعا مُوَثِّقة: ضمانت، کفالت، ضمانت نامہ، کفالت نامہ واثِق: بھروسہ کرنے والا، اعتماد کرنے والا، اعتبار کرنے والا، پر یقین موثوق بہ: قابل اعتماد، لائق اعتبار مصدر موثوق بہ: ایک قابل اعتماد ذریعہ سے۔ مُوَثِّق جمع مُوَثِّقون: وثیقہ نویس، ناظر رجسٹری (notary public)۔

وثل: وَثَلَ المالَ: مال جمع کرنا ۔ الشیءَ: چیز کو مضبوط کرنا الوَثَل: کھجور کے ریشوں کی رسی، چمڑے کا

میل کچیل۔الوَثِیل: کھجور کا ریشہ، کھجور کے ریشوں یا سن کی ایک قسم کی رسی۔

○ وَثَل و وثِیل: کھجور کے ریشوں کی رسی، مُیلا کی رسی، سن کے ریشہ کی رسی۔

وثم: وَثَمَ یَثِمُ وَثْماً الشیءَ: چیز کو توڑنا، کوٹنا۔۔۔ المطرُ الارضَ: بارش کا زمین پر زور سے برسنا۔۔۔ الفرسُ الارضَ: گھوڑے کا زمین پر کھر مارنا۔۔۔ وَثْماً و وِثاماً الحجارةُ رِجلَهُ: پتھر کا پاؤں کو خون آلود کرنا۔وَثِمَ یَوْثَمُ وَثَماً المکانُ: جگہ کا کم گھاس یا نباتات والی ہونا۔وَثُمَ یَوْثُمُ وَثامَةً: پر گوشت اور گٹھیلے بدن کا ہونا صفت: وَثِیم۔ واثَمَ مُواثمَةً فی العَدْوِ: دوڑنا، آگے بڑھنا۔الوَثَم: کمی، قلت۔الوَثِیمَة: پتھر، چقماق کا پتھر، گھاس یا نباتات کا ڈھیر۔خُفٌّ مِیثَمٌ: بہت پامال کرنے والا کھر۔

وثن: وَثَنَ یَثِنُ وُثُوناً: مہد پر جمے رہنا، قائم رہنا۔ اَوْثَنَ اِیثاناً هُ: کو بہت بخشش دینا۔۔۔ من المال: بہت مال لینا۔اِستَوْثَنَ اِستِیثاناً الشیءُ: باقی رہنا، مضبوط ہونا۔۔۔ ت الابلُ: اونٹوں کے بچوں کا ان کے ساتھ پروان چڑھنا۔۔۔ المالُ: مویشی کا موٹا ہونا۔۔۔ من المال: بہت مال لینا۔الواثِن (فا) جمع وُثَّن: قائم و ثابت۔الوَثَن جمع اَوثان و وُثْن و وُثُن و اُثُن: بت۔الوَثَنِی: بت پرست۔

○ وَثَنِی: بت پرست، مظاہر پرست، تاریک خیال آدمی، غیر اہل کتاب، مشرک، کافر، بت پرستی سے متعلق، بت پرستانہ، مظاہر پرستی سے متعلق۔وَثَنِیَّة: بت پرستی، مظاہر پرستی، تاریک خیالی۔

وثی: وَثِیَ یَوْثَی وَثْیاً ت یدُهُ: کے ہاتھ میں موچ آجانا صفت: مَوْثِیَّة۔ اُوْثِیَ اِیثاءً الرجلُ: ٹوٹی ہوئی کشتی یا زخمی سواری (جانور) والا ہونا۔الوَثْیُ: موچ۔الوُثَی: دردیں، تکلیفیں۔المِیثاءَة: موگری، ہتھوڑا۔

وج: وَجَّ یَوُجُّ وَجّاً: جلدی کرنا۔الوَجّ (مص): جلدی (ح): شتر مرغ۔(ح): بھٹ تیتر۔

۲۔الوَجّ: جوئے کی لکڑی۔(ك): ایک دوا جو پودوں کی جڑوں سے بنائی جاتی ہے۔عام لوگ اسے بھوک کی جلن کے معنی میں لیتے ہیں۔

وجأ: ا۔وَجَأَ یَوْجَأُ وَجْأً و تَوَجَّأَ فلاناً بالسکین او بیده: کو چھری یا ہاتھ سے مارنا۔صفت مفعولی مَوْجُوءٌ و وَجِیءٌ۔ اسم: الوِجاء۔۔۔ التمرَ: کھجور کو کوٹنا۔ اَوجَأَ فلاناً عنه: کو سے دور کرنا، ہٹانا۔الوَجِیئة: کوٹ کر تیل یا گھی میں ملا کر کھائی جانے والی کھجور یا ٹڈی۔

۲۔وَجَّأَ تَوْجِیئاً البئرَ: کنوئیں کو اندھا پانا یعنی اسمیں پانی آنا بند ہو گیا ہو۔اَوجأتِ البئرُ: کنوئیں کا پانی منقطع ہوجانا۔۔۔ الرجلُ: ناکام ہونا۔الوَجْءُ و الوَجَأُ و الوِجاء: اندھے کنوئیں کی طرح بے فائدہ چیز۔

۳۔اِتَّجَأَ التمرُ: کھجور کا گودے دار ہونا۔

۴۔الوَجِیئَة: (ح) گائے۔

وجب: ا۔وَجَبَ یَجِبُ وُجُوباً و جِبَةً الشیءُ: ثابت ولازم ہونا۔کہا جاتا ہے: وَجَبَ البیعُ و وَجَبَ لی علی فلان کذا: خرید و فروخت لازم ہو گئی، میری اتنی رقم فلاں شخص پر واجب الادا ہو گئی۔۔۔ وَجْبَةً الرجلُ: دن میں ایک کھانا کھانا۔۔۔ الحائطُ ونحوُهُ: دیوار وغیرہ کا زمین پر گر جانا۔۔۔ وَجْباً و وُجُوباً الرجلُ: گر کر مر جانا۔کہا جاتا ہے: ضربهُ فوَجَبَ: (اس نے اسے مارا تو وہ گر کر مر گیا)۔۔ تِ الشمسُ: سورج کا ڈوبنا، غروب ہونا۔۔۔ ت العینُ: آنکھ کا گڑھے میں بیٹھنا۔دھنسنا۔۔۔ وَجْباً و وَجِیباً و وَجَباناً القلبُ: دل دھڑکنا۔وَجُبَ یَوْجُبُ وجُوبةً: بزدل ہونا۔وَجَّبَ: دن میں ایک کھانا کھانا۔وَجَّبَ نفسَهُ: و لنفسهٖ دن میں ایک کھانا کھانا۔۔۔ الامرَ علیه: کو پر لازم کرنا۔۔۔ الناقةَ: دن رات میں اونٹنی کو صرف ایک بار دوہنا۔۔۔ الضیفَ: مہمان کے حق ضیافت کو ادا کرنا، مہمان کی عزت کرنا (عام زبان میں)۔۔۔ بهِ الارضَ: کو زمین پر گرانا۔۔۔ تِ الأبلُ: اونٹوں کا تھکنا۔۔۔ البعیرُ: اونٹ کا بیٹھنا۔۔۔ اللبأُ فی ضرعِ الناقة: کھیس کا اونٹنی کے تھن میں جم جانا۔واجَبَ وِجاباً و مُواجَبَةً هُ: کو لازم کرنا۔اَوْجَبَ ایجاباً لفلان حَقَّهُ: کے حق کی نگہبانی کرنا۔کہا جاتا ہے: قد فعلتُ ذلك ایجاباً لحقّهِ: (میں نے یہ اس کے حق کی خاطر کیا)۔۔۔ الشیءَ: کو واجب جاننا یا واجب کرنا۔۔۔ البیعَ: خرید و فروخت لازم کرنا۔۔۔ الرجلُ: ایسا کام کرنا جس سے وہ دوزخ یا جنت کا سزاوار ہو جائے۔۔۔ الرجلُ: دن میں ایک کھانا کھانا۔۔۔ اللّٰهُ قلبَهُ: کے دل کو دھڑکانا۔تَوَجَّبَ: دن میں ایک کھانا کھانا۔تَواجَبَ القومُ: باہم شرط باندھنا۔اِسْتَوْجَبَ اِستیجاباً الشیءَ: کا حق دار ہونا، کو واجب اور لازم سمجھنا۔الواجب (فا): لازم (جائز، ممکن وممنوع کے مقابل کبھی کبھی واجب کہا جاتا ہے) مقتول۔واجبُ الوُجود: ضروری ہستی، اپنی ذات میں موجود یا قائم بالذات (خدا)۔الوَجْب (مص) والوَجّابَة: بزدل۔الوَجْب: گھوڑ دوڑ کی شرط۔الوَجْبَة (مص) جمع وَجَبات: دھماکے کے ساتھ گرنے یا گرنے والے کی آواز، دن میں ایک بار کا کھانا۔۔۔ عند العامة: کسی چیز کا سیٹ جیسے چمچوں کا سیٹ۔وَجْبَةُ الاسنان: مصنوعی دانت۔الوَجّاب: بزدل۔قلبٌ وَجّاب: بہت دھڑکنے والا دل۔الوُجُوب: کپڑا، ذات کے تقاضے کی ضرورت اور خارج میں اس کا حصول۔الوَجِیبة: وظیفہ، بیع کو واجب کرنا۔المُوجِب (فا): باعث، سبب۔المُوجِبَة: بڑی نیکی یا بڑا گناہ جس سے کرنے والا جنت یا دوزخ کا حق دار ہو جائے۔المَوْجِب جمع مَواجِب: موت۔کہا جاتا ہے: خرج القوم إلی مَواجِبهم: لوگ اپنی موت کی طرف نکلے۔المُوجَب (مفع) من الکلام: وہ کلام جس میں نہ نفی ہو نہ نہی نہ استفہام۔

۲۔وَجَبَ یَجِبُ وَجْباً و وُجُوباً فلاناً عنه: کو سے ہٹانا، باز رکھنا۔

۳۔الوَجْب جمع وِجاب: چمڑے کی بڑی مشک۔

○ وَجَبَ یَجِبُ وُجُوباً: ضروری ہونا، ناگزیر ہونا، لازمی ہونا، لازم ہونا، واجب ہونا، اٹل، واجبی یا لابدی ہونا۔۔۔ علی: پر واجب ہونا، لازم ہونا، کے ذمہ ہونا، پر عائد ہونا، کے گلے منڈھے ہوئے ہونا، موکد ہونا، حکم کیا گیا ہونا، کا فرض ہونا۔وجب علیه أن: اس کا فرض ہے کہ، اسکو ایسا کرنا ہے، اسکو ایسا کرنا ہوگا۔کما یجب: جیسا کہ ہونا چاہئے: جیسا کہ لازمی ہے۔۔ وجیباً و وَجَباناً: (دل کا) دھڑکنا۔وَجَّبَ ه علی: کو کا فرض بنانا، کو پر ناگزیر یا لازمی کرنا، کو پر عائد کرنا، کو کے گلے منڈھنا، کو کے ذمے لگانا۔۔۔ علی ه: کو پر مجبور کرنا، کو کا پابند کرنا۔اَوْجَبَ ه علی: کو کا فرض بنانا، کو پر ناگزیر کرنا، کو پر عائد کرنا، کو کا حکم دینا، کو کی تاکید کرنا، کو کے لئے ضروری بنانا، لازمی یا لازم بنانا۔۔۔ علی ه: کو پر مجبور کرنا، کو کا پابند کرنا۔۔۔ ه ل: کا کے حق میں وثوق سے فیصلہ کرنا، کو کوئی چیز انعام دینا، کو کوئی چیز دینا۔اِسْتَوْجَبَ ه: کا مستحق ہونا، حق دار ہونا، سزاوار ہونا، مستوجب ہونا، کا دعویدار ہونا۔۔ ه: کو ضروری یا لازمی سمجھنا۔عملٌ یستوجب الشکر: شکریہ کا مستحق کام، قابل تعریف، قابل انعام، مستحسن یا پسندیدہ کام۔وَجْبَة جمع وَجَبات: کھانا، خوراک، ناشتہ، صبح شام کا کھانا، فہرست طعام (شام میں)۔وجبة

الطعام: کھانا، خوراک، صبح شام کا کھانا۔ وجبة ناشفة: خشک راشن، ہنگامی راشن۔ ایجاباً ل: کی تعمیل میں، کے مطابق، کی پیروی میں۔ مَحَلُّ الإیجاب: صاحب اختیار حاکم۔ مَراجِعُ الایجاب: مجاز حکام۔ رَدَّ (یا أجابَ) بالایجاب: ہاں کہنا، ہاں میں جواب دینا۔ إیجابی: مثبت، ایجابی، قطعی، صریح، عملی (دفاع)۔ ایجابیة: فلسفہ وجوبیت (جس میں صرف ان چیزوں کو مانا جاتا ہے، جن کا وجود مشاہدہ میں آسکے اور اس کا عینی ثبوت ہو)۔ واجب: ضروری، ناگزیر، لازمی، اٹل، مبرم، عین فطرت کے مطابق، جس سے مفر نہ ہو، لازم، واجب، ادائے فرض کا، اخلاقاً اور قانوناً لازم، مناسب، کافی، اچھا خاصا جمع واجبات و وَجائب: فرض، ذمہ داری، ضرورت، کام، تفویض۔ واجبٌ علیك: یہ تمہارا فرض ہے۔ یَرَی من واجبه: وہ اسے اپنا فرض سمجھتا ہے۔ بالواجب: لازمی طور پر، فرض شناسی سے، حسب ضابطہ، حسب دستور، کما حقہ، جیسا چاہئے، پابندی سے، ٹھیک وقت پر، واجبی طور پر، انصاف کی رو سے۔ واجبُ العرض: درخواست وغیرہ پیش کرنے کے لئے موزوں۔ واجبات منزلیة: گھر پر کرنے کا کام، ہوم ورک۔ مُوجُوب: اخلاقی فرض، ہدایت، فرمان، حکم، ارشاد، قانون۔ مُوجِب: مجبور کرنے والا، پابند کرنے والا، ضروری بنانے والا، لازمی کرنے والا، متقاضی، مائل کن، ترغیب دینے والا محرک، باعث جمع مُوجبات: سبب، باعث، وجہ، محرک، ضرورت، ہنگامی صورت حال، سلیقہ، تہذیب، ادب آداب یا آداب مجلس کا معاملہ، رسم ورواج کی پابندی، ضابطہ کی کارروائی۔ علی موجب یا بموجب: کے مطابق، کی بنا پر، کی وجہ سے، کے باعث، کی سند سے، بسند۔ لا مُوجِبَ لِ: اس کی کوئی وجہ نہیں۔ مُوجِبَة: سبب، وجہ، محرک، ایسا کام جو ناگزیر عواقب کا نتیجہ ہے۔ مُوجَب: ضروری، لازمی، لازم، اثر، نتیجہ، اثباتی (گرامر)، مثبت، اثباتی، قطعی۔ مُوجَبَة: اثباتی جملہ۔ مستوجب: مستحق، سزاوار، لائق، قابل، شایان شان، موزوں، مناسب

وجح: ا۔ وَجَحَ الشیءُ: ظاہر ہونا، دکھائی دینا۔ أَوْجَحَ: ظاہر ہونا، دکھائی دینا۔ ت النارُ: آگ کا روشن ہونا۔ ت غُرَّةُ الفرس: گھوڑے کے چہرے پر سفید داغ کا ظاہر ہونا۔

۲۔ أوْجَحَ البیتَ: پر پردہ گرانا۔ ہ إلی کذا: کو کسی طرف فرار ہونے پر مجبور کرنا۔ البولُ فلاناً: کو پیشاب کا تنگ کرنا۔ الحافِرُ: کھودنے والے کا کھودتے کھودتے ہموار پتھر تک پہنچ جانا۔ الوَجْحُ: غار نما، کھوہ نما۔ الوَجَاح: پردہ، ہموار چٹان۔ الوُجاح والوِجاح: پردہ۔ الوَجیح: باریک بنا ہوا کپڑا۔ المُوجَح (مفع): پناہ گاہ، جائے پناہ، باریک بنا ہوا کپڑا، ہموار کھال۔ المَوجُوح من الابواب: بند یا پردہ پڑا ہوا دروازہ۔

وجد: ا۔ وَجَدَ یَجِدُ وَجْداً و وُجْدًا و جِدَةً و وُجُودًا و وِجْداناً و إِجْداناً المطلوب: مطلوب کو پالینا، جو پہلے جا چکا تھا۔ کہا جاتا ہے: وجدتُ الضالَّةَ: میں نے کھوئی ہوئی چیز کو پالیا، جاننے کے معنی میں بھی آتا ہے اس صورت میں یہ افعال قلوب میں سے ہوتا ہے اور دو مفعولوں کو نصب دیتا ہے۔ اسکا مصدر وجود ہے۔ جیسے: وجدتُ کلامكَ صَادِقًا: میں نے تیری گفتگو کو سچا جانا یا پایا۔ وَجْداً و وُجْدًا و وُجْداً و جِدَةً المالَ و نحوَهُ: سے مطمئن ہونا۔ یَجِدُ و یَجُدُ وَجْداً بفلان: سے پرجوش محبت کرنا۔ لَهُ: کیلئے غمگین ہونا۔ وَجْداً و جِدَةً و مَوجِدَةً و وِجْداناً علیه: پر غضبناک ہونا۔ یَوجَدُ وَجْداً به: سے پرجوش محبت کرنا۔ له: کے لئے غمگین ہونا۔ وَجَدَ یَجِدُ وَجْداً و وُجْداً و جِدَةً و وُجُوداً و وِجْداناً و إِجْداناً المطلوبَ: مطلوب کو پانا، کا ہاتھ لگنا، کو پڑا پانا، حاصل کرنا۔ وُجِدَ وُجُودًا الشيءُ عن عدمٍ: نیست سے ہست ہونا، موجود ہونا۔ صفت: مَوْجُود۔ اَوْجَدَ ایجاداً اللّٰهُ الشيءَ: اللہ تعالیٰ کا چیز کو پیدا کرنا، وجود میں لانا۔ ہ مطلوبَهُ: کو مطلوب دلانا، کو مطلوب حاصل کروانا۔ فلاناً: کو قوی کرنا، کو مالا مال کرنا۔ علی الأمر: کو پر مجبور کرنا۔ ہ الیه: کو کچھ کرنے پر مجبور کرنا۔ تَوَجَّدَ به: سے محبت کرنا۔ له: کیلئے غمگین ہونا۔ السَّهَرَ و نحوَهُ: کو بے خوابی وغیرہ کی شکایت ہونا۔ تَوَاجَدَ: خوشی، محبت یا غم کا دکھاوا کرنا۔ الواجد (فا): امیر، دولت مند، عاشق۔ کہا جاتا ہے: انا واجدٌ لِلشيءِ: میں اس چیز پر قادر ہوں۔ الجِدَة (مص): دولت تونگری، قدرت طاقت۔ الوَجْد و الوُجْد و الوِجْد (مصادر): دولت، محبت، خوشی، قدرت۔ کہا جاتا ہے هذا من وَجْدِي: یہ میری طاقت میں ہے۔ الوَجّاد: بہت غضبناک۔ الوِجدان (مص) (فی عرف بعضهم): ضمیر، خیر وشر کا احساس، دل کی گواہی، غم، خوشی کا جذبہ، نفس اور اس کی باطنی قوتیں۔ الوِجدانی جمع وِجدانیات: باطنی شعور، فطرتی قوتوں سے بالاتر قوت کی چیز، مافوق الفطرت، وہ باتیں جن کا باطنی قوتوں سے ادراک ہو۔ الوُجُود (مص): ہونا، ہستی، وجود۔ الوُجُودِي: وجودی، نظریہ وجودیت کا پیرو، نظریہ وجودیت سے متعلق، ہستی موجود۔ الوُجُودِیَة: ہونا، ہستی، نظریہ موجودیت کہ انسان پہلے پہل نیم مابعد الطبیعاتی وجود لے کر پیدا ہوا اپنی تخلیق کرتا ہے اور اپنے عمل سے اپنے نفس کا انتخاب کرتا ہے، یعنی کلیۃً آزاد ہے۔

۲۔ الوَجْد جمع وِجاد: کھڑے پانی کا جوہڑ۔ الوَجید جمع وُجدان: ہموار زمین۔

وَجَدَ یَجِدُ وُجُودا ہ: کو پانا، کا ہاتھ لگنا، کو اتفاقاً پانا، سے متعارف ہونا، کو حاصل کرنا۔ ہ ہ: کو بطور کسی چیز کے ایجاد کرنا، کی بطور کسی چیز کے کمی وغیرہ پوری کرلینا؛ کو اچھا، برا پانا۔ وُجِدَ وُجُوداً: پایا جانا ہونا، موجود ہونا۔ یُوجَدُ: ہے، ہیں۔ وَجْداً ہ: (مشقتوں، مصائب وغیرہ) کا تجربہ کرنا، کو محسوس کرنا، کا احساس ہونا، کا سا محسوس کرنا۔ مصیبت میں پڑنا، تکلیف دہ اضطراب کی حالت میں ہونا۔ ب: سے محبت کرنا، سے جذباتی ہو جانا، کا شدت سے آرزو مند ہونا، کی آرزو میں گھلنا، کے لئے حسرت و یاس کا انداز اختیار کرنا۔ وَجْداً علی: پر ناراض ہونا، سے بغض ہونا، سے کینہ رکھنا۔ اَوْجَدَ ہ: کو بنانا، وجود میں لانا، کا باعث ہونا، کو ابھارنا، کا باعث بننا، کی صورت پیدا کرنا، کا موجد یا مخترع ہونا، کی تخلیق کرنا، کو حاصل کرنا، انجام دینا، بجالانا، پورا کرنا، کو کرنا، کو ایجاد کرنا۔ ہ ہ: کو کچھ پانے یا حاصل کرنے دینا، کے لئے کچھ حاصل کرنا، کو کچھ مہیا کرنا۔ ہ علی: کو پر مجبور کرنا۔ تَوَجَّدَ ب: سے پرجوش محبت کرنا۔ ل/ب: کے لئے رنجیدہ ہونا۔ تَوَاجَدَ: (کہیں) جانا، آنا، موجود ہونا (کہیں) ہونا، دستیاب ہونا، (جذبہ وغیرہ کا) اظہار کرنا۔ وَجْد: قوی جذبہ، قوی احساس، جذباتی برہمی، پریشانی یا گڑبڑ، جذبہ، گرمجوشی، سرگرمی، لگن، دھن؛ محبت کی خوشی۔ وِجدان: وجد، حال، کیف، جذباتی جوش، جذباتی زندگی، نفسیاتی قوتیں، احساس، جذبہ، جذباتیت۔ وِجدانی: جذباتی، نفسیاتی، ذہنی۔ وجود: پانا، دریافت، ہونا، ہستی، عرصہ، موجودگی، اتا پتہ۔ وُجُودي: وجود کا، وجود سے متعلق نظریہ وجودیت سے متعلق۔ الفلسفة الوجودیة: نظریہ وجودیت (existentilism)۔ مَوْجِدَة: احساس، جذبہ، طیش، عشق، بے حد شوق، جوش، بغض، کینہ، برا ماننا، آزردگی، برا ارادہ۔ واجِد:

پانے والا، مضطرب، بے چین، ہیجان زدہ، پرجوش، برانگیختہ، مشعل، گھبرایا ہوا، پریشان، برہم (علی کے بارے میں)۔۔ ب　کی محبت میں مبتلا مَوجُود: پایا ہوا، دستیاب، موجود، حاضر، زندہ مخلوق، مخلوق، شاک، سنور، سپلائی جمع موجودات: ہر موجود چیز، مخلوق، اثاثہ، املاک سامان مال مُوجِد: خالق، تخلیق کرنے والا، مصنف، موجد، مخترع۔

وجذ: اَوْجَذَهُ إلی کذا: کو پر مجبور کرنا۔ ۂ علیه: کو پر مجبور کرنا۔ الوَجْذ جمع وِجَاذ و وُجْذَان: پہاڑی علاقہ میں گڑھا جہاں پانی کھڑا رہتا ہے، بعض کے نزدیک حوض۔ مکانٌ وَجِذٌ: بہت گڑھوں والا علاقہ۔

وجر: وَجَرَ یَجِرُ وَجْرًا هُ: کے منہ میں دواڈالنا۔ فلانًا: کو ناگوار باتیں کہنا۔ وَجِرَ یَوْجَرُ وَجَرًا من کذا: سے ڈرنا صفت وَجِر و اَوْجَر مونث وَجِرَة و وَجْراء۔ اَوْجَرَ اِیْجَارًا هُ الوَجُورَ: دوا کو کے منہ میں رکھنا۔ ۂ الرمحَ: کے منہ میں نیزہ مارنا۔ تَوَجَّرَ الماءَ: پانی کو بے دلی سے پینا۔ الدواءَ: دوا کو تھوڑا تھوڑا کر کے نگلنا۔ اِتَّجَرَ: منہ میں ٹپکانے کی دوا سے علاج کرنا۔ الوَجْر (مص) جمع اَوْجَار: غار، کھوہ، مصنوعی غار، غار نما سردخانہ۔ الوَجْرَة والوَجَرَة جمع اَوْجَار: درندوں کے شکار کے لئے کھودا ہوا گڑھا۔ الوِجَار و الوَجَار جمع اَوْجِرَة و وُجُر: وادی کا کنارا جسے پانی کے تیز دھارے نے نیچے سے کاٹ ڈالا ہو، لکڑبگے وغیرہ کا بل۔ الوُجُور و الوَجُور: منہ میں ڈالنے کی یا ٹپکانے کی دواء۔ المِیجَار: گیند کو مارنے کا بلا۔ المِیجَر و المِیجَرَة: منہ میں دوا ڈالنے کا آلہ۔

⊕ وَجْر جمع اوجار: غار، کھوہ، مصنوعی غار، غار نما سردخانہ، جنگلی جانوروں کا مسکن، بل، بھٹ، مکان، مسکن، مقام، استھان، گھر، پودے کی اصل زمین۔ وَجْرَة و وَجَرَة: دھوکے کی جگہ، جنگلی جانوروں کو پکڑنے کا گڑھا۔ وِجَار جمع اوجرة (جنگلی جانوروں کی) غار، بھٹ، ماند، بل۔ مِیجَار: بیٹ (bat) بلا، ریکٹ، آٹا گوندھنے کا برتن، پرات، کونڈی۔

وجز: وَجَزَ یَجِزُ وَجْزًا الکلامَ: کلام کو مختصر کرنا۔ الرجُلُ فی منطقه: مختصر گفتگو کرنا۔ وَجُزَ یَوْجُزُ وَجَازَةً الکلامُ: کلام کا مختصر اور بلیغ ہونا۔ وَجْزًا و وَجَازَةً و وُجُوزًا الرجُلُ فی منطقة: مختصر گفتگو کرنا۔ اَوْجَزَ ایجازًا الکلامَ: کلام کا مختصر ہونا۔ الکلامَ و فی الکلامِ: کلام کو مختصر کرنا۔ العطیّةَ: عطیہ جلد دینا۔ تَوَجَّزَ الشیءَ: حاجت پوری کرنے کے لئے درخواست کرنا۔ اِسْتَوْجَزَ: اِسْتِیجَازًا الکلامَ: کلام سے زائد باتیں حذف کرنا۔ الوَاجِز: ہلکا اور مختصر۔ من الکلام: تھوڑا اور جلد سمجھ میں آنے والا کلام۔ الوَجْز (مص): ہلکا اور مختصر۔ من الکلام: مختصر اور جلد سمجھ میں آنے والا کلام۔ رجُلٌ وَجْزٌ: پھرتیلا، جلد دینے والا۔ الوَجِیز: ہلکا، مختصر۔ من الکلام: تھوڑا، جلد سمجھ میں آنے والا کلام۔ المِیجَاز: مختصر کلام کرنے کا عادی۔

⊕ وَجَزَ یَجِزُ و وَجُزَ یَوْجُزُ وَجْزًا و وَجَازَةً و وُجُوزًا: مختصر ہونا، مختصر اور جامع ہونا، اختصار پسند ہونا، ایجاز پسند ہونا، سرسری ہونا۔ اَوْجَزَ: مختصر اور جامع ہونا، اختصار پسند ہونا، ایجاز پسند ہونا۔ ۂ/فی: میں مختصر ہونا، مختصر اور جامع ہونا۔ ۂ: کی تلخیص کرنا، کا خلاصہ لکھنا، کا خلاصہ کرنا، کا اختصار کرنا، کو مختصر کرنا۔ وَجْز: مختصر اور جامع جامع بات کہنے والا، اختصار پسند، ایجاز پسند، خلاصہ جامع۔ وَجِیز: بمعنی وَجْز۔ بِوَجِیزِ العبارة: مختصر طور پر بیان کردہ، چند لفظوں میں، مختصر ترین لفظوں میں، ضروری باتوں تک مختصر۔ اِیجَازًا یا بالایجاز: مختصرًا، مختصر طور پر۔ والیکها بالایجاز: مختصرًا بات ذیل میں پیش ہے۔ مُوجَز: خلاصہ کیا ہوا، مختصر، موجز، جامع، مختصر اور جامع، خلاصہ ماحصل، ملخص (کی) مختصر صورت، خاکہ، (کے) اہم نکات، مختصر بیان، تلخیص۔

وجس: اَوْجَسَ یَجِسُ وَجْسًا: پوشیدہ ہونا۔ ۔ تِ الاُذُنُ: کان کا آہٹ سننا۔ ۔ و ۔ وَجْسًا و وَجَسَانًا: سنی ہوئی بات یا دل میں پڑی ہوئی بات کا خوف محسوس کرنا۔ اَوْجَسَ اِیجَاسًا الرجُلُ: محسوس کرنا، دل میں رکھنا۔ کہا جاتا ہے: اَوْجَسَ القلبُ فزعًا: دل نے گھبراہٹ محسوس کی۔ ۔ تِ الاُذُنُ: کان کا آواز سننا۔ تَوَجَّسَ: آہستہ آواز پر کان لگانا۔ ۔ فزعًا: گھبراہٹ محسوس کرنا۔ الصوتَ: کو ڈر سے سننا۔ ۔ تِ الاُذُنُ: کان کا آواز سننا۔ الواجِس (فا): دل میں آنے والا خیال۔ الوَجْس (مص): پوشیدہ آواز، دل کی گھبراہٹ۔

۲۔ تَوَجَّسَ الطعامَ او الشرابَ: تھوڑا تھوڑا کھانا یا پینا۔ الاَوْجَس: تھوڑی خورد و نوش کی چیز۔ ۳۔ الاَوْجَس: زمانہ۔ کہا جاتا ہے: لا افعله سَجِیسَ الاَوْجَسِ: میں اسے کبھی نہیں کروں گا۔

⊕ وَجَسَ یَجِسُ وَجْسًا و وَجَسَانًا: تشویش مند ہونا، خوفزدہ ہونا، پریشان ہونا۔ اَوْجَسَ ۂ: کے اندیشے رکھنا، (آنے والے خطرت کا) احساس کرنا، ماتھا ٹھنکنا، سے خائف ہونا، ڈرنا، دہشت کھانا، کو محسوس کرنا، کا احساس ہونا، سے آگاہ ہونا۔ اَوْجَسَ خِیفَةً: خوف کا احساس کرنا۔ اَوْجَسَ فیه المَلَلَ: محسوس کرنا کہ فلاں شخص اکتا رہا ہے یا بور ہو رہا ہے، کی بوریت، اکتاہٹ یا بیزاری کو محسوس کرنا۔ تَوَجَّسَ: بمعنی اَوْجَسَ نیز تَوَجَّسَ ۂ: کو تشویش اور پریشانی سے سننا، کو چکھنا، کو کتر کے کھانا، کی چسکی لینا۔ تَوَجَّسَ شرًّا من: کو برا شگون سمجھنا۔ وَجْس: خوف اندیشہ، پریشانی، بے چینی، فکر۔ تَوَجُّس: بودا پن، بزدلی، اندیشہ مندی، فکرمندی۔ وَاجِس: پریشان کن یا بے چین کرنے والا خیال، بدشگونی، بری پیش اندیشی یا پیش آگاہی۔

وجع: وَجِعَ یَوْجَعُ وَجَعًا: بیمار ہونا، درد میں مبتلا ہونا۔ (مضارع یَیْجَعُ یا یَاجَعُ بھی آتا ہے)۔ فلانًا رأسُهُ و وَجِعَ فلانٌ رأسَهُ: کے سر میں درد ہونا۔ اَوْجَعَ اِیجَاعًا هُ: کو دکھ دینا، تکلیف پہنچانا۔ فی العدوّ: دشمن کا قتل عام کرنا۔ تَوَجَّعَ: شکایت کرنا، غم ظاہر کرنا۔ له: کے لئے نرم ہونا۔ الوَجَع جمع وِجَاع و اَوْجَاع: مرض، دکھ، تکلیف۔ الوَجِع جمع وَجِعُون و وَجْعَی و وَجَاعَی و وِجَاع و اَوْجَاع م وَجِعَة جمع وَجَاعَی و وَجِعَات: دردمند، جسے درد ہو، تکلیف ہو۔ الوَجِیع: درد پہنچانے والا، درد انگیز، دردناک۔ کہا جاتا ہے: ضربٌ وجیعٌ: دردناک مار جیسے کہا جاتا ہے عذابٌ الیمٌ: دردناک عذاب۔ الاَوْجَع: بہت تکلیف پہنچانے والا۔ (اسم تفضیل ہے خلاف قاعدہ اَوْجَعَ سے بنایا گیا ہے جو مزید فیہ کا صیغہ ہے)۔

۲۔ الجعة: جو کی نبیذ۔ الوَجْعاء جمع وَجْعَاوات: دُبُر۔

⊕ وَجِعَ یَوْجَعُ وَجَعًا: تکلیف یا درد محسوس کرنا، تکلیف میں ہونا۔ ۂ: کو تکلیف پہنچانا۔ اَوْجَعَ ۂ: کو تکلیف پہنچانا، کو تکلیف پہنچانے کا باعث بننا۔ تَوَجَّعَ: درد میں مبتلا ہونا، تکلیف میں ہونا، اپنی تکلیف کا اظہار کرنا، آہ و زاری کرنا، غم و افسوس کرنا۔ لِ: کے لئے رنج، افسوس، ترس محسوس کرنا، کے لئے رحم یا خدا ترسی محسوس کرنا، پر ترس کھانا، رحم کھانا، دیا کرنا۔ وَجَع جمع اَوْجَاع و وِجَاع: درد، تکلیف، بیماری۔ وجع السِّنّ: دانت درد۔ الوجع بِکَبِدِك: لعنت، نفرین (لفظی معنی: خدا کرے تمہارے کلیجے کو درد ہو)۔ وَجِیع: تکلیف دہ، پر درد، غمگین، مہلک، سنگین المناک۔

دردانگیز۔ تَوَجُّع: تکلیف درد، روناچلانا، آہ وزاری، غم وافسوس۔ مُوجُوع: تکلیف محسوس کرنے والا، تکلیف میں، دکھی بیمار، تکلیف اٹھانے والا۔

وجف: وَجَفَ يَجِفُ وَجْفًا و وَجِيفًا و وُجُوفًا الشيءُ: مضطرب ہونا۔ ـــ وَجِيفًا القلبُ: دل دھڑکنا صفت: وَجَّاف و واجِف۔ ـــ وَجْفًا و وَجِيفًا الفرسُ: گھوڑے کا تیز دوڑنا۔ صفت: واجِف۔ اَوْجَفَ الفرسَ: گھوڑے کو تیز دوڑانا۔ ـــ البابَ: دروازہ بند کرنا۔ ـــ الشيءَ: کو ہلانا، حرکت دینا، مضطرب کرنا۔ اِسْتَوْجَفَ الحُبُّ فؤادَهُ: محبت کا دل کو چھین لینا۔ الوَجِيف (مص): خوف سے گرنا۔ ناقةٌ مِيجَاف: تیز دوڑنے والی اونٹنی۔

◌ وَجَفَ يَجِفُ وَجْفًا و وُجُوفًا و جِيفًا: برانگیختہ ہونا، پریشان ہونا، ہیجان زدہ ہونا، بے قرار ہونا، بے کل ہونا، جوش میں آنا، مشتعل ہونا۔ ـــ وَجْفًا (دل) دھڑکنا، پھڑکنا۔ اَوْجَفَ ہ: کو حرکت میں لانا، میں ہلچل پیدا کرنا، کو برانگیختہ کرنا، اکسانا، بھڑکانا، ہلانا، گھنگھولنا، میں تلاطم پیدا کرنا، کو پریشان کرنا، درہم برہم کرنا، گھبرادینا، تشویش یا الجھن میں ڈالنا، لرزانا، پر لرزہ طاری کرنا، کو ہلانا، پر کپکپاہٹ طاری کرنا۔ اِسْتَوْجَفَ ہ (دل کو) پھڑکانا، بےچین کرنا، مرتعش کرنا۔ واجِف دھڑکنے والا، پھڑکنے والا (دل)۔ في صوتٍ واجِفٍ: مرتعش، لرزان یا کانپتی ہوئی آواز میں۔

وجق: الوُجَاق و الأُوجَاق جمع وُجاقات: چولہا، آگ جلانے کی جگہ، فوج کی ترتیب (ترکی لفظ)۔

◌ وُجَاق و اُوجَاق جمع وُجاقات: ولائتی چولہا (cooking range) (پکانے والا) سٹوو، (گرم کرنے والا) سٹوو، باورچی خانہ، جہاز کا باورچی خانہ، جانثار فوجیوں کا دستہ۔

وجل ا۔ وَجَلَ يَوْجَلُ وَجْلاً ہُ: سے زیادہ ڈرنے والا ہونا، سے بڑھ کر ڈر جانا۔ وَجِلَ يَوْجَلُ وَجَلاً و مَوْجَلاً: ڈرنا، یا خوف محسوس کرنا (اس کا مضارع يَيْجَلُ وَيَاجَلُ اور يِيجَلُ بھی آتا ہے)۔ وَجُلَ يَوْجُلُ وَجَالَةً: بوڑھا ہونا۔ واجَلَ مُواجَلَةً فَوَجَلَهُ: اس نے اُس سے خوف میں مقابلہ کیا تو وہ اس سے بڑھ کر ڈر گیا۔ اَوْجَلَ ہُ: کو ڈرانا، کو خوف زدہ کرنا۔ الوَجَل جمع اَوْجَال: ڈر، خوف۔ الوَجِل جمع وَجِلُون و وِجَال مونث وَجِلَة: ڈرنے والا، خوف زدہ۔ الأَوْجَل: خوف زدہ (مونث میں وجلاء نہیں کہتے بلکہ وجلہ کہتے ہیں)۔ کہا جاتا ہے: هو اَوْجَلُ مِنكَ: وہ تم سے زیادہ خوف زدہ ہے یا زیادہ ڈرنے والا ہے۔ الـمُوجُول: بوڑھے (لوگ)۔ المَوْجَل: خوف کی جگہ۔

۲۔ الوَجِيل و المَوْجَل: وہ گڑھا جس میں پانی جمع رہے۔

◌ وَجِلَ يَوْجَلُ وَجَلاً و مَوْجَلاً: خوف زدہ ہونا، سہما ہوا ہونا، بزدل ہونا، ڈرپوک ہونا، پست ہمت ہونا۔ اَوْجَلَ ہُ: کو ڈرانا، خوف زدہ کرنا، وحشت زدہ کرنا۔ وَجَل جمع اَوْجَال: خوف، دہشت۔ وَجِل جمع وَجِلُون و وِجَال: خوف زدہ، ڈرا ہوا، بزدل، ڈرپوک، پست ہمت، اندیشناک، سہما ہوا۔

وجم ا۔ وَجَمَ يَجِمُ وَجْمًا ہُ: کو مکا مارنا۔

۲۔ وَجَمَ يَجِمُ وَجْمًا و وُجومًا: غصہ یا خوف کی شدت کی وجہ سے خاموش رہنا اور بول نہ سکنا (کہا جاتا ہے: لَمْ أَجِمْ عنه: میں نے گھبراہٹ کی وجہ سے اسے جواب نہیں دیا) غم کی زیادتی سے ترش رو ہو کر سر جھکا لینا۔ صفت: وَجِمَ و وَاجِمٌ۔ ـــ من الأمر: سے اس کو ناپسند کرتے ہوئے ہٹ جانا۔ ـــ الشيءَ: کو ناپسند کرنا۔ ـــ لفلان من كذا: کسی پر کسی وجہ سے دل نرم ہونا، غم کھانا۔ الأَوْجَم اسم تفضیل۔

۳۔ الوَجَم جمع وُجُوم و أَوْجَام: ٹیلوں یا قبروں پر پتھروں کا ڈھیر یا جنگلوں میں راستہ کے نشانات۔ رُجلٌ وَخْمٌ: بردی آدمی۔ کہا جاتا ہے: هو وَخْمُ سوءٍ: وہ برا آدمی ہے۔ بيتٌ وَجْمٌ: بڑا گھر۔ الوَجْم: بخیل، کمینہ، ہلکے پھلکے جسم والا۔ ـــ جمع وُجُوم و أَوْجَام: بمعنی الوَجْم۔ بيتٌ وَجْم: بڑا گھر۔ الوَجْمة: ایک مرتبہ کی خوراک۔ الوَجْمة: بے عزتی، رسوائی۔ الوَجِيمُ من الأيام: سخت گرم دن۔ أَوْجُمُ الرمل: ریت کا بڑا قطعہ۔

◌ وَجَمَ يَجِمُ وَجْمًا و وُجومًا: خاموش ہونا، بے زبان ہونا، بے سخن ہونا، گم سم ہونا (خوف غصہ وغیرہ کی وجہ سے) شرمیلا ہونا، جھینپنے والا ہونا، پست ہمت، دل شکستہ ہونا، رنجیدہ، آزردہ یا اداس ہونا، افسردہ ہونا، دل گیر ہونا، ملول ہونا۔ وَاجِم: خاموش، چپ چاپ، بے زبان، بے سخن، گم سم، جھینپنے والا، پست ہمت، دل شکستہ، رنجیدہ، افسردہ، آزردہ، اداس، دلگیر، ملول۔ وُجُوم: خاموشی، تشویشناک اور پریشان کن خاموشی، غصہ کی وجہ سے بے زبانی، بے زبان غصہ، دل شکستگی، مایوسی، یاس ناامیدی، شرمیلا پن، پریشانی، تشویش، فکر، غم۔ واجِم: خاموش، بے زبان، گم سم، دل شکستہ آزردہ، افسردہ، دل گیر، ملول۔

وجن: وَجَنَ يَجِنُ وَجْنًا بالشيءِ: کو پھینکنا۔ ـــ الوَتِدَ: میخ، کھونٹی ٹھونکنا۔ ـــ به الارضَ: کو زمین پر پچھاڑنا۔ ـــ القَصَّارُ الثوبَ: دھوبی کا کپڑے کو کوٹنا۔ وَجَّنَ الجلدَ: چمڑے کو نرم کرنے کے لئے کوٹنا۔ تَوَجَّنَ: ذلیل ہونا، عاجز ہونا، مطیع ہونا۔

الواجِن و الوَجْن و الوَجَن: سخت پتھریلی زمین۔ الوَجْنَة و الوِجْنَة و الوُجْنَة و الوَجَنَة و الأُجْنَة الإِجْنَة و الأَجَنَة جمع وَجَنات: گالوں کا ابھرا ہوا حصہ، رخسارہ۔ الوَجِين جمع وُجُن: وادی کا کنارہ، سامنے کی پتھریلی اور قدرے اونچی زمین۔ الأَوْجَن مونث وَجْناء: سخت پہاڑ، بڑے رخساروں والا۔ ناقةٌ وَجْناء: سخت اونٹنی۔ المُوَجَّن: بڑے رخساروں والا، بہت گوشت والا۔ المَوْجُون (مفع): شرمندہ۔ المِيجَنَة جمع مَيَاجِن و مَوَاجِن: دھوبی کی کپڑے کوٹنے کی موگری۔

◌ الوَجْنَة جمع وَجَنات: عارض، رخسار، گال۔

وجہ ا۔ وَجُهَ يَوْجُهُ وَجَاهَةً: ذی وجاہت ہونا۔ وَجَّهَ ہُ الاميرُ: کو امیر کا باعزت بنانا۔ ـــ الشيءَ: کو کسی طرف پھیرنا۔ ـــ القومُ الطريقَ: قوم کا راستہ پر چلنا اور نشان واضح کرنا۔ ـــ المطرُ الأرضَ: بارش کا زمین کا خول اتارنا اور زمین پر نشان ڈالنا، زمین پر ایک روش سے پڑنا۔ ـــ لِعَبْدِهِ: اپنے غلام سے کہنا کہ تو میرے مرنے کے بعد آزاد ہے۔ ـــ البيتَ: گھر کو قبلہ رخ کرنا۔ ـــ إلى فلان: کی طرف جانا۔ ـــ ہُ إلى فلان: کو کے پاس بھیجنا۔ ـــ تِ الريحُ الحصى: ہوا کا کنکریاں اڑا لیجانا۔ وَاجَهَ وِجَاهًا و مُوَاجَهَةً ہُ: کے آمنے سامنے ہونا، سے رو در رو ملنا۔ کہا جاتا ہے: لَقِيَهُ مُوَاجَهَةً و وِجَاهًا: وہ اس سے رو برو ملا۔ اَوْجَهَ إِيجَاهًا الرجلَ: کو وجیہ بنانا، وجیہ پانا، کو مرتبہ دینا، کو رد کرنا۔ تَوَجَّهَ إليه: کے پاس جانا، کا قصد کرنا۔ ـــ الجيشُ: لشکر کا شکست کھانا۔ ـــ الشيخُ: بوڑھے کا سن رسیدہ ہونا۔ تَوَاجَهَ الرجلان او المنزلان: دو آدمیوں یا مکانوں کا آمنے سامنے ہونا۔ اِتَّجَهَ اليه: کے پاس جانا، کی طرف متوجہ ہونا۔ ـــ لَهُ رَأيٌ: کو رائے سوجھنا۔ الوَاجِهَة: پیشانی، سامنے کا حصہ۔ الجِهَة و الجَهَة و الجُهَة جمع جِهات و جَهَات و جُهات و الوُجْهَة و الوِجْهَة: پہلو، جانب، گوشہ، رخ، جس کی طرف توجہ ہو۔ کہا جاتا ہے: ضَلَّ وِجْهَةَ أمرِهِ: وہ اپنا قصد بھول گیا۔ الوَجْه (مص) جہت (کہا جاتا ہے:

لهذا القولُ وَجْهٌ: اس قول کا ایک ماخذ یا ایک رخ ہے)، قصد ونیت (کہا جاتا ہے: الوجه ان یکون کذا: ظاہر قصد یہ ہے کہ ایسا ہو) کام وغیرہ جس کی طرف انسان متوجہ ہو، خوشنودی (کہا جاتا ہے: فعل ذلك لوجه اللّٰه: اس نے یہ کام اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کے لئے کیا)، مرتبہ، منصب۔ ـــ جمع وُجُوه: قوم کا سردار (کہا جاتا ہے: رجُلٌ وَجهٌ: صاحب عزت وقدر آدمی) نوع، قسم۔ وجهُ الكلام: گفتگو کا مقصود (کہا جاتا ہے: الكلام فيه على وجوهٍ او على اربعة اوجه: اس گفتگو کے کئی یا چار مقصود ہیں۔ ليس لكلامكَ وَجْهٌ: تمہاری بات صحیح نہیں یا تمہاری بات کی کوئی وجہ صحت نہیں۔ صرفَ الشيءَ عن وجهه: اس نے چیز کو اس کے مروجہ عمل سے ہٹا دیا)۔ ـــ ج اَوجُه و وُجُوه و اُجُوه: چہرہ (کہا جاتا ہے: رجُلٌ ذو وجهين: وہ شخص جو دل کی بات کے خلاف بات ظاہر کرے۔ فلانٌ اَحسَنُ القوم وجْهًا: فلاں شخص قوم میں سب سے اچھی حالت میں ہے۔ ضربَ وجهَ الأمر و عينه: اس نے کام کی اچھی تدبیر کی۔ مَضىٰ على وَجْهِهِ: وہ بے پروائی سے گزرا۔ ابيَضّ وَجْهُهُ و بيّضَ اللّٰه وجهَهُ: یہ اس وقت کہتے ہیں جب کہ کوئی شخص قابل تعریف کام کرے۔ اِسوَدّ وجهُهُ یا سوّدَ اللّٰهُ وجهَه: یہ اس وقت کہا جاتا ہے جب کوئی قابل ملامت کام کرے۔ وجهُ الثوب و نحوه: کپڑے کا سیدھا حصہ۔ وجهُ الدهر: کسی زمانہ کا شروع، کسی زمانہ کا پہلا حصہ۔ (کان ذلك على وجه الدهر: یہ اس زمانہ کے شروع میں ہوا)۔ كثير الوجوه: جانب، کنارہ، گوشہ، کثیر الزوایہ یا کثیر الاضلاع (شکل) الوِجه و الوُجه: جانب، کنارہ، گوشہ۔ لوَجه و الوُجه: صاحب جاہ ومرتبہ۔ کہا جاتا ہے: هُمْ وِجاهُ الفٍ: وہ کوئی ایک ہزار ہیں۔ وَجاهَهُ و وُجاهَهُ و تِجاهَهُ و تُجاهَهُ و تَجاهَهُ: کے سامنے، کے مقابل۔ قعدوا تجاهَهُ و وجاهَهُ: وہ اس کی طرف منہ کر کے بیٹھ گئے۔ الوَجاهة (مص): جاہ ومرتبہ، عزت۔ الوَجيه جمع وُجهاء مؤنث وَجيهَة جمع وَجيهات و وَجائِه: قوم کا سردار، صاحب وجاہت۔ ـــ من الأكسية: دورخی چادر۔ الوَجيهَة: وجیہ کا مؤنث: ایک دو رخا مہرہ جسے نظر بد سے بچنے یا حصول عزت کی خاطر گردن میں لٹکاتے ہیں۔ الاَوجَه: اسم تفضیل۔ کہا جاتا ہے: هو اوجهُ قومه: وہ قوم میں سب سے زیادہ وجاہت کا مالک ہے۔ نظروا اِلَيَّ بأُوَيْجِهِ سوءٍ: اس نے میری طرف بری نظر سے دیکھا۔ (اُوَيجه اَوجه کی تصغیر ہے جو وجہ کی جمع ہے)۔ التَّوجيه (مص) في علم العروض: روی مقید کے ماقبل حرف کی حرکت کا اختلاف جیسے لَعِبْ و عِنَبْ میں روی مطلق اور تاسیس کا درمیان جیسے منازل میں 'ز'۔ المُوَجَّه: ذی جاہ۔ ـــ من الكساء: دورخی چادر۔ ـــ من الكلام: ایسا کلام جس میں دو مخالف باتوں کا احتمال ہو اور مدح یا ذم ہونا صحیح ہو۔ شيءٌ مُوَجَّهٌ: ایک ڈھنگ پر بنی ہوئی چیز۔ المُواجَهَة (مص): ملاقات (کلام سے یا روبرو)۔

٢- الوُجه و الوَجه: تھوڑا سا پانی۔

وَجُهَ يَوْجُهُ وَجاهَةً: صاحب مرتبہ ہونا، مشہور و معروف ہونا، معززین میں سے ہونا۔ وَجَّهَهُ: کو ناموری تک پہنچانا، کی عزت وتوقیر کرنا، کو ممتاز کرنا۔ وَجَّهَ اِلى: کی طرف رخ کرنا، مڑنا، جانا، کی جانب بڑھنا۔ ـــ ه: الى: کو کے پاس بھیجنا، کو کی طرف روانہ کرنا، کو ارسال کرنا۔ ـــ ه الى/ل: بندوق تیر وغیرہ کا رخ کی طرف کرنا، کو سے ضرب لگانا، کا رخ کی طرف کرنا، کو کی سمت چلانا، کو کا راستہ دکھانا، کا کی طرف راستہ نکالنا، کا رخ کی طرف کرنا، کی توجہ کی طرف موڑنا۔ ـــ ه اِلى: (درخواست، سوال، خط وغیرہ کو) کو لکھنا۔ وَجَّهَ اليه تُهمةً: پر الزام لگانا، تہمت لگانا۔ وَجَّهَ النظر اِلى: کی طرف آنکھیں موڑنا۔ واجَهَهُ: کے مقابل ہونا، کے سامنے ہونا، کا رخ کرنا، سے روبرو ملنا، سے مڈبھیڑ ہونا۔ ـــ ه: کو ذاتی طور پر ملنا، سے ذاتی طور پر گفتگو کرنا، کے ساتھ انٹرویو کرنا، کی خدمت میں شرف باریابی حاصل کرنا۔ ـــ ه: (مسئلہ وغیرہ) کا سامنا کرنا، کا سامنا ہونا، اپنے آپ کو کے مقابلہ میں پانا۔ ـــ ه: (خطرہ وغیرہ) کا مقابلہ کرنا، منہ توڑ جواب دینا، کا توڑ کرنا، سامنا کرنا، کو للکارنا، کو خاطر میں نہ لانا۔ ـــ ه: کا ڈٹ کر مقابلہ کرنا، کی مخالفت کرنا۔ ـــ ه: کے مقابلہ میں اپنی بات پر جما رہنا؛ کا پورا احساس رکھنا، پر غور کرنا۔ ـــ ه بأن: سے کھل کر بیان کرنا یا کہنا کہ۔ ـــ ه ب: کو کے آمنے سامنے کرنا، کو کے روبرو کرنا، کو کے سامنے رکھنا یا لانا۔ اَوجَهَهُ: کی عزت کرنا، کو ممتاز کرنا۔ تَوَجَّهَ نحو یا اِلى: کے پاس جانا، کی طرف جانا، کی راہ لینا، کی طرف بڑھنا، کی طرف اپنے قدم موڑنا۔ ـــ اِلى یا لِ: کی طرف منہ پھیرنا، کی طرف مڑنا، کے سامنے ہونا۔ ـــ اِلى ب: کا کے لئے رخ کرنا، سہارا لینا، کے لئے سے درخواست کرنا۔ تَواجَهَ: ایک دوسرے کا سامنا کرنا، روبرو ملنا۔ اِتَّجَهَ الى/نحو: کی طرف مائل ہونا، متوجہ ہونا، مائل بہ ہونا، کا قصد کرنا، ارادہ کرنا، کی طرف بڑھنا، کی طرف منہ کرنا، منہ کی طرف پھیرنا، کی طرف توجہ کرنا، کا رخ کرنا۔ ـــ اِلى یا نحو: (سڑک کا) کی طرف جانا، کی طرف اشارہ کرنا۔ اتجه ل: کے دل میں (خیال وغیرہ) آنا۔ جِهَةٌ جمع جِهات: جانب، رخ، سمت، طرف، علاقہ، حصہ، خطہ رقبہ، ضلع، احاطہ، شہری علاقہ، ایجنسی، اتھارٹی، انتظامی ایجنسی، انتظامی ضلع ضلع (تونس میں)۔ الجِهات: دور افتادہ علاقے، یا ضلع؛ صوبے۔ مِن جهة: کی طرف سے، سے، (کے) بارے میں، (کی) بابت، (کے) متعلق، جہاں تک اس کا تعلق ہے، بابت، دوبارہ، نسبت حق میں۔ من جهة الشمال: شمال سے۔ من جهة ...... و من جهة اُخرى (یا ثانیه): ایک طرف......دوسری طرف۔ من كلِّ جهةٍ: سب طرف سے، سب طرف۔ من جِهتي: جہاں تک میرا تعلق ہے۔ مِن هذه الجهةِ: جیسا کہ اس زاویہ سے دکھائی دیتا ہے، اس پہلو کے تحت، اس نقطہ نظر سے۔ جِهةُ الاختصاص یا الجهة المُختصَّة: حاکم مجاز، مختار عہدہ دار۔ جِهةَ اليَسار: بائیں، بائیں طرف، بائیں جانب۔ مجلسٌ جِهَوِي: ضلع کونسل۔ (تونس)۔ وَجه جمع وُجُوه: چہرہ، صورت، چہرہ مہرہ، روپ، پیشانی، رخ، سامنے، آگے، کسی عمارت کا روکا حصہ، اگواڑہ سامنے کا حصہ، مکان کا آگا، باہر، سطح، کپڑے کا سیدھا رخ (گھڑی یا گھنٹہ کا) ڈائل، (سکہ کا) سیدھا یا چہرے والا رخ، ممتاز شخصیت، بیرونی (حالت) صورت، شکل، وضع، وضع قطع، ملتی ہوئی صورت، مشابہت، جانب، جہت سمت رخ، ارادہ، نیت، مراد، غرض، مطلب، منشا، مقصد، مدعا، انجام، راستہ، پالیسی، رہنما اصول، فرمان، حکم، ضابطہ عمل، طریقہ، اسلوب، طرز، طور، رواج، ریت، طریق کار، اسلوب کار، دستور العمل، وجہ، سبب، معنی، مطلب، غائت، شروع، آغاز، ابتداء، وقت کا پہلا حصہ۔ جمع وُجُوه و اَوجُه: پہلو، شکل، صورت، طرف، نقطہ نظر، راستہ، نقطۂ نگاہ، زاویۂ نگاہ۔ (ج) اَوجُه: چاند کی شکلیں (بجلی کی شکلیں، دور بھی) وَجْهًا: ظاہرا، بظاہر، بظاہر۔ وَجْهًا بوَجهٍ یا لِوَجهٍ: آمنے سامنے، روبرو، علیحدگی میں، ذاتی طور پر، براہ راست۔ وَجْهًا من الوُجُوه: (نفی کے ساتھ) کسی طرح بھی نہیں۔ بِوَجه

الاجمال: بحیثیت مجموعی، فی الجملہ، زیادہ تر ہر طرح سے عام طور پر، عموماً۔ بوَجہِ التقریبِ یا علی وَجہِ التقریب: تقریباً قریب قریب، غور سے۔ بوَجہِ خاص یا علی وَجہِ خاص: خاص کر، خصوصاً، بالخصوص، غیر معمولی طور پر، حد درجہ۔ بوَجہِ عام یا علی وَجہِ عام: عموماً، عام طور پر۔ بوَجہِ مَا: کسی نہ کسی طرح، کسی طرح، ایک خاص حد تک۔ بِدُونِ وَجہِ حقٍ: کسی قانونی یا جائز دعوی کے بغیر، ذرا بھی مستحق ہوئے بغیر، قطعی غیر قانونی طور پر۔ علی وَجہِ: کے طریقہ، انداز، اسلوب یا شکل میں کے بارے میں، کے متعلق، درباره۔ علی وَجہِهِ: اپنے طریقہ پر، صحیح طور پر، مناسب طور، صحیح طرح جیسا کہ ہونا چاہئے۔ علی غیرِ وَجہِهِ: غلط طرح غیر مناسب طریقہ سے، غلط طور پر۔ مَضَی علی وَجہِهِ یا ذَهَبَ علی وَجہِهِ: وہ اپنے راستہ پر گیا، وہ اپنے ہی راستہ پر گیا۔ علی هذا الوجه: اس طرح یو۔ علی وجه الاجمال: بحیثیت مجموعی، فی اجملہ، زیادہ تر، ہر طرح سے، عام طور پر، عموماً، سب ملا کر، کل، مجموعی طور پر۔ علی الوجه التالی: مندرجہ ذیل طریقہ پر، حسب ذیل۔ علی وجهِ التفصیل: بالتفصیل، مفصل، تفصیل سے، تفصیلاً۔ علی وَجہِ الحَصرِ: مختصر شکل میں، مختصراً، مختصر ترین لفظوں میں، اختصار سے۔ علی وجهِ العموم: عام طور پر، عموماً۔ علی وجه الیقین: تیقن سے۔ فی وَجہِهِ: اسکے سامنے، اس کی موجودگی میں، اس کے مقابل، اسکی آنکھوں (نظروں) کے سامنے۔ لِوَجہِ اللّٰہِ: اللہ تعالی کے لئے، اللہ تعالیٰ کے واسطے، اللہ تعالیٰ کی خاطر، اس زندگی میں کسی انعام واکرام سے قطع نظر کسی معاوضہ کے بغیر، مفت، بلا معاوضہ، بلا قیمت۔ مِن کلِ وَجہٍ: ہر پہلو سے، ہر نقطہ نظر سے، سب بنیادوں پر۔ مِن وُجُوہٍ کثیرۃ: کئی پہلوؤں سے۔ مِن بعضِ الوجوه: بعض پہلوؤں سے۔ مِن کُلِّ الوجوه: ہر پہلو سے، ہر طرح، مکمل طور پر۔ اِبیَضَّ وَجہُهُ: شاندار شہرت رکھنا، نیک شہرت رکھنا۔ اِسوَدَّ وَجہُهُ: بدنام ہونا، بے اعتبار ہونا، کی ساکھ ختم ہو جانا، رسوا ہونا۔ اخذ وَجہَها: عزت حاصل کرنا، وقار حاصل کرنا۔ اخذ وجهَ العروسةِ: خلوت صحیحہ کرنا۔ اهانَهُ فی وَجہِهِ: کی اس کے منہ پر توہین کرنا۔ بَیَّضَ وَجہَهُ: کو بے داغ ظاہر کرنا، کی بریت میں کچھ کہنا، کو بری کرنا، بری الذمہ قرار دینا، کو بے گناہ ثابت کرنا، کا جواز پیش کرنا، کو بڑی اہمیت دینا، کی عزت وتکریم کرنا۔ خلالَهُ وَجهُ الطریق: اس کے راستہ میں کوئی رکاوٹ نہیں تھی، اس کا راستہ صاف تھا۔ سَفَهَ وَجهَهُ یا سَوَّدَ وَجهَهُ: کو بے نقاب کرنا، کا پول کھولنا، کی اصلیت بتانا، کی حقیقت سے آگاہ کرنا، کو بدنام کرنا، کو ذلیل کرنا، رسوا کرنا۔ شَوَّهَ وَجهَ الحقیقةِ: حقیقت کی شکل بگاڑنا۔ شَوَّهَ وَجهَ الوظیفةِ: اپنے پیشہ یا منصب کو رسوا کرنا۔ ضَرَبَ وجهَ الامر وعینَهُ: معاملہ کی روح کے متعلق کچھ کہنا، نشانے پر پہنچنا۔ قَامَ فی وجه فلان: کا ڈٹ کر مقابلہ کرنا، کا مقابلہ کرنا۔ الوجهُ البَحری: نچلا مصر۔ الوجه القِبلی: بالائی مصر۔ وجهُ الحال: حالات، معاملات کیحالت، واقعاتی صورت حال۔ وَجهُ الشَّبَهِ: مشابہت کا نقطہ۔ کلام ذو وجهین: مبہم الفاظ، ذو معنی یا مشتبہ بیان۔ وجوهِ الناس: ممتاز لوگ، سرکردہ شخصیات۔ لاوَجهَ لَهُ: کی کوئی وجہ نہیں۔ لاوجهَ لَهُ من الصحة: اس کی بالکل کوئی معقولیت نہیں، یہ قانونی طور پر قطعاً جائز نہیں۔ وَجهی: چہرے کا، چہرے کے متعلق۔ وِجهَة و وُجهَة جمع وجهات: رجحان، سمت، رخ، طرف، بہاؤ، دھارا، رَو، میلان، (بحری جہاز کا) راستہ، ارادہ، مقصد، ہدف، نشانہ، عزت، احترام۔ وِجهَةُ النظر: زاویہ، نقطہ نظر، نقطہ نگاہ۔ من هذه الوِجهَة: اس بارے میں، اس نقطہ نظر سے۔ من وِجهَةٍ اخری: مختلف نقطہ نگاہ سے، ایک اور نقطہ نظر سے۔ وِجهتُهُ باریس: وہ پیرس کے سفر پر ہے، وہ پیرس جا رہا ہے۔ وَجَاهَة: لحاظ، پاس، شہرت، نیک نامی، وقار، اثر (و رسوخ)، مسلمہ حیثیت، رتبہ، امتیاز، اہم شخصیت، قبولیت، پسندیدگی، مضبوط بنیاد، اچھی حالت، ٹھوس پن، درستی، صحت، جواز۔ ذو وَجَاهَةٍ: رتبہ والا، نامور، ممتاز، مشہور۔ اهلُ الوجاهة: معززین۔ وِجَاهی: متناقض، مخالف، برعکس، برخلاف، منافی۔ وَجیه جمع وُجَهاء: معزز، معروف، مشہور، نامور، ممتاز، قابل احترام، رہنما، قابل قبول، مضبوط بنیادوں والا، صحت مند۔ الوُجَهاء: معززین۔ سبب وَجیه: درست ومضبوط وجہ۔ وَجِیهَة جمع وجیهات: اعلی اجتماعی حیثیت رکھنے والی خاتون، معاشرہ کی خاتون۔ تجاهَ: کے سامنے، کے مقابل۔ توجیه جمع توجیهات: (ماتحتوں کے لئے) مفصل ہدایات، ہدایات۔ توجیه خطاهُ: کو ملنے والی ہدایات۔ السنة التوجیهیة: ثانوی مدرسہ کا پانچواں گریڈ جس کی تکمیل یونیورسٹی میں داخلہ کے لئے ضروری ہے۔ شهادةُ توجیهیة: ڈپلوما جو ثانوی سکول کے پانچویں گریڈ پاس کرنے پر دیا جاتا ہے، جس کے بعد کامیاب طالب علم یونیورسٹی میں داخلہ کا مستحق ہو جاتا ہے۔ طَلَبَةُ التوجیهی: ثانوی مدرسہ کے پانچویں گریڈ کے طالب علم۔ بمواجهته: اسکی موجودگی میں۔ تَوَجُّهٌ: توجہ، جانب داری، جنبہ داری، پاسداری، سرپرستی۔ اِتِّجاه جمع اتجاهات: رخ، طرف، سمت، میلان، رجحان، جھکاؤ، بہاؤ، دھارا، راست رخ بندی (بحری جہاز کا) راستہ۔ طریق ذو اتجاهٍ واحِدٍ: یک طرفہ ٹریفک کی سڑک۔ اتجاه واحد: صرف یکطرفہ (ٹریفک کا نشان)۔ وَاجِهَة جمع وَاجِهات: چہرہ، پیشانی، بیرونی (عمارت کا) پیش یا ماتھا، چہرہ مہرہ، کھڑکی جس میں دوکاندار فروخت کی چیزوں کی نمائش کرتا ہے، شوونڈو (show window)۔ واجهة القتال: فرنٹ لائن، لڑائی کا محاذ۔ مُوَجِّه: میٹ (بحریہ کا ایک رتبہ)۔ مُوَجَّه: ریموٹ کنٹرولڈ؛ گائڈڈ (دور سے کنٹرول یا گائڈ شدہ)۔ مُتجه: جانے والا، مائل، ہادف (فی ایک سمت میں)۔ مُتَّجَه: سمت، رخ۔ فی کلِ مُتجَهٍ: سب طرف، چاروں طرف، سب میدانوں میں، ہر پہلو سے۔

وجی: ۱۔ وَجِیَ یَجِی وَجْیًا الرجلَ: کو نکما پانا۔ اَوْجی اِیجاءً الرجُلَ: کو نکما اور بیکار کرنا۔ —علیه: سے بخل کرنا۔ — الرجُلُ: حاجت کے لئے آنا اور ناکام رہنا (کہا جاتا ہے: سَأَلَ حاجةً فأوجی: اس نے حاجت کا سوال کیا اور ناکام رہا)۔ — عن کذا: سے اعراض کرنا۔ — الشیءَ: کو دور کرنا۔ — فلاناً: کو حاجت سے پھیر دینا (کہا جاتا ہے: اَوجاه عنه: اس نے اسے دھتکار دیا)۔ اَوجیتُ عنکم ظلمَ فلانٍ: میں نے تم سے فلاں کا ظلم رفع کر دیا۔ الوَجِیّ: بے خیر، ناکارہ، بیکار، نکما۔

۲۔ وَجِیَ یَوجَی وَجًی و تَوَجَّی الماشی: چلنے والے کا ننگے پاؤں ہونا یا چلنے سے اس کے پاؤں گھسنا صفت: وَجٍ و وَجِیٌّ مؤنث وَجِیَة و وَجیاء۔

۳۔ اَوجَی ایجاءً الرجُلَ: کو دینا، عطا کرنا۔

۴۔ الوِجاء: چھوٹی بوری جمع الأَوجیة۔

وح: ۱۔ وَحْوَحَ: بھاری یا پھٹی ہوئی آواز نکالنا، سخت سردی سے ہاتھ میں پھونک مارنا اور "اُح اِح" یا "حوحو" کہنا، سانس سے ہاتھ گرم کرنا۔ توحوح الظلیمُ فوق البیض: شتر مرغ کا انڈوں سے محبت کرنا اور ان سے محبت کا اظہار کرنا۔ الوَحوَح جمع

وَحَاوِح: کم آمیز، تیز دل والا۔ ـــ والوَحْوَاح جمع وَحَاوِح: بھونکا کتا۔

۲۔ الوَحْوَح جمع وَحَاوِح: پھرتیلا، مضبوط، قوی (مرد)۔ الوَحْوَاح جمع وَحَاوِح: قوی۔ ـــ جمع وَحَاوِیح: سردار، سربراہ۔

وحج: وَحِجَ يَوْحَجُ وَحَجًا به: کی پناہ طلب کرنا، کی پناہ لینا۔ اَوْحَجَ هُ: کو پناہ دینا۔ الوَحَج: پناہ گاہ۔

وحد: وَحَدَ يَحِدُ وَحْدًا و وَحْدَةً و حِدَةً و وُحُودًا و وَحُدَ يَحِد وَحَادَةً و وُحُودَةً: اکیلا ہونا صفت: وَحِيد۔ وَحَّدَ توحيداً هُ: کو ایک بنانا۔ ـــ اللّٰهَ تعالیٰ: ایک خدا پر ایمان لانا، خدا کو یکتا کہنا یا لا الہ اللہ کہنا۔ اَحَّدَهُ: کو ایک بنانا۔ اَوْحَدَ اِيحَادًا هُ: کو اکیلا چھوڑنا، کو لاثانی جاننا، کو یکتائے زمانہ سمجھنا۔ ـــ هُ للأعداء: کو دشمن کے سامنے اکیلا چھوڑ دینا۔ ـــ ت الشاة: بکری کا ایک بچہ جننا صفت: مُوحِد۔ تَوَحَّدَ: اکیلا رہنا۔ ـــ هُ بالفضل: پر مہربانی کرنا، کو دوسرے کے سپرد نہ کرنا۔ ـــ برأيه: رائے میں تنہا ہونا، منفرد ہونا۔ اِتَّحَدَ الشيئان: دو چیزوں کا ایک ہونا۔ ـــ الشيء بالشيء: ایک چیز کا دوسری سے ملنا، جڑنا۔ ـــ القومُ: لوگوں کا متفق ہونا۔ الواحِد مؤنث واحدة ایک تثنیہ: واحِدان جمع وَاحِدون: ایک (چیز یا شخص وغیرہ) (کہا جاتا ہے: هُو واحدُ قومه: وہ اپنی قوم میں لاثانی ہے) جمع وُحْدان و اُحدان: لوگوں میں علم وفضیلت وغیرہ میں آگے۔ واحد 'أحد' کے معنی میں بھی آتا ہے یعنی یکتا جس کی کوئی نظیر نہ ہو یا اس کے ساتھ کوئی اور نہ ہو اور اسماء حسنہ میں وہ اسی معنی میں آتا ہے کبھی عدد کی صفت بن کر آتا ہے۔ کہا جاتا ہے: الفٌ واحد و عشرةٌ واحدة: ایک ہزار، ایک دس۔ الحِدَة: مص: کہا جاتا ہے: بقی علی حِدَته: وہ علیحدہ باقی رہا۔ فَعَلَهُ علی ذات حِدَتِه و من ذات حِدَته و من ذی حِدَته: اس نے اسے بذات خود اور اپنے رائے سے کیا۔ الوَحْد (مص): اکیلا۔ وحده (مص): اکیلا۔ کہا جاتا ہے: رأيتُهُ وَحْدَه او جاءَ وَحْدَهُ: میں نے اسے اکیلا دیکھا، وہ اکیلا آیا (مصدر ہے تثنیہ اور جمع نہیں آتی۔ حال ہونے کی وجہ سے منصوب ہوتا ہے۔ بعض کے نزدیک یہ اسم ممکن ہے، چنانچہ کہا جاتا ہے: جَلَسَ وَحْدَه و علی وَحْدِه و علی وَحْدِهما و وَحْدَيْهما و وَحْدِهِمْ: بعض کے نزدیک اضافت صرف اس صورت میں آتی ہے جب کہا جائے: فلانٌ نسیجُ وَحْدِه: وہ اپنی قسم میں بے مثال ہے۔ مدح کے طور پر اور فلانٌ عُيَيْرُ وَحْدِه و جُحَيْشُ وَحْدِهِ: وہ خود پرست ہے اور وہ خود رائے ہے) ذم کے طور پر۔ رجلٌ وَحْدٌ: اکیلا آدمی۔ أجيرُ الوحد: خاص مزدور۔ الوَحَد والوَحِد مؤنث وَحَدَةٌ و وَحِدَةٌ: تنہا اکیلا۔ الوَحْدَة (مص): تنہائی۔ الوَحْدةُ الفلكية (فلك) زمین کی سورج سے اوسط دوری جو ۱۴۹،۵۰۰،۰۰۰ کیلومیٹر ہے۔ الوَحْدَاني: اکیلا، تنہا۔ الوَحْدانية: وحدانیت، اکیلا ہونا۔ وُحَادَو أُحادَ و مَوْحَدَ: ایک ایک۔ کہا جاتا ہے: جاؤوا وُحادَ و أُحادَ و مَوْحَدَ: وہ ایک ایک کر کے آئے۔ مؤنث میں بھی اسی طرح۔ الوَحِيد: اکیلا۔ الإتحاد: مرکب جسم۔ الإتحادي: مزدوروں کی یونین کا رکن، سیاسی وحدت سے خاص، سیاسی وحدت کا وفاقی۔ الإتِّحادِيَة: اتحادی کی صفت، مزدور یونین کا نام۔ الأحَد: اکیلا (کہا جاتا ہے: رجُلٌ أحَدٌ: اکیلا مرد)، بے نظیر، بے مثال، لاثانی۔ وصف باری تعالیٰ کے طور پر کہا جاتا ہے: هو الواحد و هو الأحد: اس معنی میں باری تعالیٰ کے سوائے کسی اور کی صفت کے طور پر نہیں آتا۔ اسماء کے عدد کے طور پر کہا جاتا ہے: احدٌ و عشرون و واحدٌ و عشرون: اکیس۔ اور مذکر کیلئے آتا ہے، بعض دفعہ مؤنث کیلئے بھی آجاتا ہے جیسے: لَسْتُنَّ كأحد من النساء: (اس صورت میں یہ شئی کا معنی دیتا ہے) تم عورتوں میں سے کسی کی طرح نہیں ہو۔ احد کا مؤنث إحْدَى ہے اور اکیلا نہیں آتا۔ جیسے: إحْدَى و عِشرون و إحْدَى عشرة: ۲۱ اور گیارہ (عورتیں وغیرہ)۔ إحْدَى بنات طَبَق: مصیبت، سانپ۔ کہتے ہیں: هو ابنُ إحْدَاها: وہ شریف ماں باپ کا ہے (مردوں اور اونٹوں میں سے) ضمیر امہات کے لئے ہے۔ يومُ الأحَد جمع آحاد: اتوار کا دن۔ الأوْحَد: وحدانیت والا۔ اللّٰهُ الأوْحَدُ: اللہ وحدانیت والا۔ کہا جاتا ہے: هو اَوْحَدُ اهل زمانه جمع أُحدان: یعنی وہ اپنے زمانہ کا بے مثال آدمی ہے۔ لستُ في هذا الامر بأوْحَدَ: میں اس کام میں اکیلا نہیں ہوں۔ مؤنث کو وَحْدَاء نہیں کہا جاتا ہے۔ التوحيد (مص): اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کا عقیدہ۔ المُوَحِّد (فا): اللہ تعالیٰ کی وحدانیت پر اعتقاد رکھنے والا۔ المُوَحَّد من الحروف: ایک نقطہ والا احرف جیسے: ب۔ المُتَوَحِّد جمع مُتَوَحِّدُون: اکیلا۔ المُتَوَحِّدون من الرُّهبان: اللہ تعالیٰ کی عبادت کیلئے جنگلوں اور پہاڑوں میں لوگوں سے علیحدہ ہو کر رہنے والے راہب۔ المِيحاد جمع مَوَاحِيد: اکیلا ٹیلہ۔

○ وَحَدَ يَحِدُ وَحْدَةً وحِدَةً و وَحْدًا: اکیلا ہونا، منفرد ہونا، بے مثال ہونا، فقید المثال ہونا، عدیم المثال ہونا، یکتا ہونا، واحد ہونا، ایک ہونا، منفرد ہونا، بے نظیر ہونا، بے ہمسر ہونا۔ وَحَّدَ هُ: کو ایک کرنا، متحد کرنا، یکساں کرنا، ہم معیار بنانا، ایک معیار کا بنانا، باضابطہ بنانا، قانون کے مطابق بنانا۔ ـــ بينهم: کے مختلف حصوں کو مربوط کرنا، جوڑنا، ملانا، متحد کرنا، اکٹھا کرنا، ایک دوسرے سے لگانا، یکجا کرنا، کا الحاق یا ادغام کرنا، کو مدغم کرنا، ملحق کرنا، کی آمیزش کرنا، کا انضمام کرنا۔ وَحَّدَ اللّٰهَ: اللہ تعالیٰ کی وحدت کا اعلان کرنا، خدا کے ایک ہونے پر ایمان رکھنا، خدا کو ایک ماننے والا ہونا، موحد ہونا۔ وَحَّدَ الديونَ: قرضوں کو منظم کرنا، جمع کرنا، کسی سرمایہ میں لگانا۔ تَوَحَّدَ: ایک ہونا، اکیلا ہونا، اپنا آپ ہونا، صرف ایک ہونا، بےمثال ہونا، فقید المثال ہونا، لاثانی ہونا، تنہا ہونا، تنہائی پسند ہونا، عزلت گزیں ہونا، اکیلا رہنا، تنہائی کی زندگی گزارنا۔ ـــ ب: کو اکیلے اکیلے کرنا، تن تنہا کرنا؛ ـــ: ایک ہو جانا، متحد ہونا، معیاری ہونا، متفقہ ہونا، مستحکم ہونا، وحدت یا اتحاد بنانا۔ تَوَحَّدَ برأيه: رائے رکھنے میں اکیلا ہونا۔ تَوَحَّدَه بعنايته: کو خصوصی توجہ کے لئے چن لینا، کو خصوصی توجہ دینا۔ اِتَّحَدَ: ایک ہونا، وحدت بنانا، متحد ہونا، یکجا ہونا، مستحکم و مضبوط ہونا، مدغم ہونا، کسی اتحاد میں شامل ہونا یا کوئی اتحاد بنانا۔ ـــ ب: سے متحد ہو جانا، سے یکجا ہو جانا۔ ـــ: متفق ہونا، یک دل ہونا، یک آواز ہونا، مل کر کام کرنا، اتفاق کرنا، ایک ساتھ ہونا۔ حِدَة: تنہائی یکتا و تنہا ہونا۔ عَلَى حِدَة: اکیلا، اکیلے اکیلے، علیحدہ، علیحدہ علیحدہ، الگ تھلگ۔ كلٌّ عَلَى حِدَةٍ: ہر ایک علیحدہ علیحدہ، ہر ایک فرداً فرداً، الگ الگ۔ وَحْدَهُ مؤنث وَحْدَهَا یا عَلَى وَحْدِه و غیرہ: (وہ) اکیلا، خود۔ جاءَ وَحْدَه: وہ اکیلا آیا۔ لا ...... وَحْدَهُ بل: نہ صرف......بلکہ۔ وَحْدَة: ایک ہونا، یک دل ہونا، یکدلی، اتحاد، اکیلا ہونا، اکیلا پن، خلوت، علیحدگی، آزادی، الگ تھلگ ہونا۔ جمع وَحَدَات: فوجی یونٹ، (جہاز کا) عملہ، ایک گروہ، جتھابندی، پلانٹ یونٹ، تنصیب، ایک صنعتی پلانٹ کا ذیلی یونٹ، ماتحت دفتر، شاخ دفتر، ذیلی دفتر (کسی انتظامی ایجنسی کا)۔ وحدات الاشارة: مواصلاتی یونٹس (فوج کے)۔ وَحْدَةُ الزمن: ٹائم یونٹ، وقت کی اکائی۔ وحدةٌ طائِفِيَّةٌ: فرقہ وارانہ گروہ،

مذہبی اقلیت۔ الوَحْدَۃُ العربیۃ عرب اتحاد، عرب یونین۔ وحْدَانی ایک، تنہا، یک طرفہ، تنہا، یکتاو تنہا، یگانہ، علیحدہ، انفرادی، منفرد، واحد، بلا شرکت غیرے؛ مخصوص، خاص الخاص، مفرد، بیمثال، فقید المثال، غیر مساوی، بے نظیر، تن تنہا، چھڑا غیر شادی شدہ۔ وَحْدَانِیَۃ اکیلا ہونا، تنہائی، علیحدگی، عزلت، اخفاء، اکیلا پن، ایک ہونا، اللہ تعالیٰ کی وحدانیت، یکتائی، منفرد یا بے مثال ہونا، بے مثلی، لا ثانیت۔ وَحِید اکیلا، تنہا، ایک علیحدہ، منفرد، اکادکا، واحد، بلا شرکت غیرے، مخصوص، خاص، خاص الخاص، محدود، اکلوتا، بیمثال، فقید المثال، بے نظیر، غیر مساوی۔ وَحِیدَۃُ اَبَوَیہا اپنے ماں باپ کی اکلوتی بیٹی۔ وَحِیدُ اَبَوَیہِ اپنے ماں باپ کا اکلوتا بیٹا۔ اَوْحَد یکتا، عدیم المثال۔ تَوْحِید اتحاد، اتفاق، دھڑا، ایکا، پگھلا کر ملانا، ہم معیاری، ہم معیاریت، استحکام، پیوستگی، الحاق، ادغام، انضمام، اللہ تعالیٰ کی وحدانیت پر ایمان، اللہ تعالیٰ کو ایک ماننا، کائنات کی وحدت میں مل جانا (تصوف)۔ توحیدُ الدُّیُون قرضوں کا ادغام۔ توحیدُ الزَّوجة: یک زوجگی۔ توحیدُ الکلمة: اتحاد، کامل اتفاق، کامل ہم آہنگی، توانائیوں کو اکٹھا کرنا۔ توحیدُ المنتوجات: صنعتی پیداروں کی ہم معیاری یا ہم معیاریت۔ علم التوحید علم دینیات۔ اِتّحاد ایک ہونا، اکیلا ہونا، اکیلا پن، اتفاق، موافقت، ہم آہنگی، ایکا، میل ملاپ، باہمی رضامندی، یکدلی، تال میل، کامل اتفاق، کامل اتفاق رائے، ادغام، انضمام، معاہدہ، میثاق، رشتہ، ناطہ، تعلق، قرابت، ممالک متسلکہ، نیم وفاقی ریاستیں، اتحاد، انجمن، ایسوسی ایشن، یونین، وفاق، کیمیائی مرکب۔ بالاتحاد بلکر، ہم آہنگی سے، مشترکہ کوششوں سے، اکٹھے، مشترکہ طور پر۔ اِتِّحادُ الآراء کامل اتفاق رائے، بالاتفاق۔ اتحادُ البریدِ العام: عالمی ڈاک خانوں کی یونین۔ اتحادُ جنوب افریقیة: جنوبی افریقہ کی یونین۔ اتحاد الدول العربیة متحدہ عرب ریاستیں۔ یعنی متحدہ عرب جمہوریہ و یمن۔ اتحاد السوفیت یا الاتحاد السوفیتی سویت یونین۔ اِتّحادِی: مزدور یونین کا رکن (برطانیہ میں) وفاقی۔ الواحد ایک خدا۔ واحداً واحداً یا واحداً فواحداً یا واحد بعد واحد یا واحد بعد الآخر ایک ایک کر کے، علیحدہ علیحدہ، یکے بعد دیگرے، پے در پے، ایک وقت میں ایک۔ الواحدُ منهم: ان میں سے ایک، ان میں سے ہر ایک۔ واحد کهذا: اس جیسا، ایسا آدمی، اس جیسا کوئی (ایک)۔ کلُّ واحدٍ: ہر شخص۔ فی موضعٍ واحدٍ ایک ہی جگہ۔ ولا واحد: کوئی ایک بھی نہیں، کوئی بھی نہیں۔ زرافاتٍ و وُحداناً: گروہوں میں اور اکیلے اکیلے۔ مُوَحِّد ایک خدا کو ماننے والا، توحید پرست جمع مُوَحِّدون۔ مُوَحَّد: مشترکہ، مستحکم، مدغم، متحد، ہم معیار، باقاعدہ، باضابطہ، یک قطبی (برقیات)، ایک نقط والا حرف۔ مُتَوَحِّد: تنہا، شاذ و نادر، غیر معمولی طور پر اچھا، نادر الوقوع، کبھی کبھار کا، گوشہ نشین، تیاگی، تارک الدنیا، زاہد۔ الولایات المتحدہ یونائیٹڈ سٹیٹس، متحدہ ریاستیں۔ الامم المتحدة اقوام متحدہ۔ مُسْتَوحِد: تنہا، الگ تھلگ، اکادکا۔

وحر: ا۔ وَحِرَ یَوحَرُ وَحَراً چھپکلی کی مانند کیڑے کی خراب کردہ خوراک کھانا یا پینا اور اس کے زہر کا کھانے پینے والے پر اثر کرنا۔ ـ الطعامُ خوراک کا چھپکلی کی مانند کیڑے سے زہر آلود ہونا یا خوراک میں اس کیڑے کا گر جانا۔ صفت: وَحِر۔ ـ یَحِرُ و یَوحَرُ و یَیْحَرُ وَحَراً علیه: پر سخت ناراض ہونا، سینہ کا کینے سے بھر جانا۔ صفت: وَحِر۔ اَوحَرَہٗ کو ناراض کرنے والی باتیں سنانا۔ ـ ـ تِ الوَحَرَۃُ الطعامَ چھپکلی کی طرح کے کیڑے کا خوراک کو تے یا دست آور کرنا۔ الوَحْر کینہ، سخت غصہ، کھوٹ۔ الوَحَر (مص) غصہ، کینہ، سینہ کی سوزشیں۔ الوَحَرَۃ جمع وَحَر (ح): چھپکلی کی مانند ایک زہریلا کیڑا (کہا جاتا ہے کہ کسی چیز پر چلے تو اسے زہریلا کر دیتا ہے)۔

۲۔ الوَحَرَۃ جمع وَحَر پست قد عورت یا اونٹنی۔ امرأۃ وَحَرَۃ بدشکل کالی یا لال رنگ کی پستہ قد عورت۔

وحش: وَحَشَ یَحِشُ وَحْشاً و وَحَّشَ بثوبه او سلاحه: تعاقب کے ڈر سے کپڑے یا ہتھیار پھینک دینا۔ اَوحَشَ اِیحاشاً المکانُ: جگہ کا ویران ہونا، اجڑنا۔ ـ ـ المکانَ جگہ کو خالی یا اجڑا ہوا پانا۔ ـ ـ الرجُلُ بھوکا ہونا، کی زادِ راہ ختم ہو جانا۔ ـ الرجُلَ: کو تنہائی اور وحشت محسوس کرانا۔ تَوَحَّشَ کپڑے پھینک دینا، بھوک سے خالی پیٹ ہونا، وحشی کی مانند ہونا۔ ـ المکانُ مکان کا ویران ہونا، اجڑنا۔ اِسْتَوحَشَ: وحشت محسوس کرنا، کسی سے مانوس نہ ہونا، وحشت پانا (کہا جاتا ہے: اِذا اَقبَلَ اللیلُ اِسْتَأنَسَ کلُّ وَحشیٍّ واستوحَشَ کلُّ انسیٍّ: جب رات آتی ہے تو ہر وحشی جانور مانوسیت محسوس کرتا ہے اور ہر انسان وحشت محسوس کرتا ہے)۔ ـ منه: سے مانوس نہ ہونا۔ ـ المکانُ: مکان کا ویران و اجاڑ ہو جانا۔ ـ لَهٗ: سے جدائی کی وجہ سے وحشت محسوس کرنا۔ الوَحْش (مص) جمع وُحُوش و وُحْشان (واحد: وحشی) جنگلی جانور۔ حمارُ وَحْشٍ و حمارٌ وَحْشِیٌّ جنگلی گدھا۔ بَقَرُ الوَحْشِ جنگلی گائے، نیل گائے۔ مَکانٌ وَحْشٌ اُجاڑ، سنسان، غیر آباد جگہ یا علاقہ۔ کہا جاتا ہے: مشی فی الأرض وَحْشاً وہ تنہا گیا۔ باتَ وَحْشاً اس نے بھوکے پیٹ رات گزاری۔ باتو او هم اَوحاش انہوں نے بھوکے پیٹ رات گزاری۔ هُوَ مِن وَحْشِ الناس وہ رذیل لوگوں میں سے ہے۔ الوَحْشَۃ خلوت، خوف یا تنہائی کی وجہ سے طبیعت کا انقباض، غم، علیحدگی، دل کی محبت سے دوری، ویران زمین۔ الوَحْشان جمع وَحاشَی: اُداس۔ الوَحْشِیّ وَحْش کا واحد، لوگوں سے الگ رہنے والا، ہر چیز کا دایاں پہلو، بعض کے نزدیک جانور کا وہ پہلو جس سے سوار ہوا جائے یا دودھ دوہا جائے۔ ـ من التین و نحوہ جنگلی انجیر۔ ـ من القوس: کمان کی پیٹھ۔ الوَحْشِیَّة: وَحْشِی کا مؤنث: تیز ہوا۔ الوَحِیش جنگلی جانور۔ الجانِبُ الوَحِیش: جانور کا وہ پہلو جس کی طرف سے سوار ہوا جاتا ہے یا دودھ دوہا جاتا ہے۔ اَرضٌ مَوحُوشَۃ جنگلی جانور والی یا بہت جنگلی جانوروں والی زمین۔

(ن) اَوحَشَ ہٗ: کو تکلیف دینا، ستانا، بے چین کرنا، پُرتشویش کرنا، کو تنہائی کا احساس دلانا، کو تنہا کرنا، اداس کرنا، کو اپنی غیر حاضری سے رنجیدہ کرنا۔ تَوَحَّش: بیمانہ یا سفاکانہ ہونا یا ہو جانا، جنگلی ہونا یا بن جانا، کا وحشی ہونا یا ہو جانا۔ اِسْتَوحَش: ویران، اجاڑ، سنسان یا بنجر ہونا، تنہا محسوس کرنا۔ ـ ل: کی جدائی سے غمگین ہونا، اداس ہونا، رنجیدہ یا مغموم ہونا، کی کمی بری طرح محسوس کرنا۔ ـ ـ مِن: سے نفرت یا بیزاری رکھنا، سے ناپسندیدگی یا کراہت محسوس کرنا، سے گھن کرنا، سے پیار کرنے یا سے راضی ہونے میں ناکام ہونا، کے لئے کوئی خاص پسند محسوس نہ کرنا۔ ـ خوف زدہ ہونا، کھچے کھچے رہنا، بیگانہ و برگشتہ ہونا۔ الوُحُوشُ الضاریة: غارت گر جانور، شکاری جانور۔ وَحْشَۃ تنہائی، سونا پن، غم زدگی، بیکسی، مایوسی، یاسیت، ویرانی، اداسی، دل شکستگی، سرد مہری، بے کیفی، اجنبیت، غم والم، حزن و ملال، رنجش، کشیدگی، بیگانگی۔ وَحْشِی: ناپالتو، جنگلی، گاؤدی، گھامڑ، ظالم، جابر، وحشی، غیر متمدن، غیر مہذب، بدشکل، کریہ، گھناؤنا، نفرت انگیز۔ الکعبُ الوحشی: ٹخنہ کی بیرونی ہڈی۔ مُوحِش: اجاڑ، سنسان، غیر آباد، تن تنہا، مایوس، اکیلا، یکہ و تنہا،

ستایا ہوا، بے چین، پریشان پراسرار۔

وحف: ۱۔ وَحَفَ يَحِفُ وَحْفًا البعيرُ او الرجُلُ: اونٹ یا آدمی کا زمین پر گر پڑنا، بیٹھ جانا۔ وَحَّفَ: زمین پر گرنا۔ — فُلانًا: کو لاٹھی سے مارنا۔ الوَحْفَة جمع وِحَاف: وحف کا اسم مرۃ۔ المَوْحِف جمع مَوَاحِف: اونٹوں کے بیٹھنے کی جگہ۔ المِيحافُ من النوق جمع مَوَاحِيف: اپنے تھان پر رہنے والی اونٹنی۔

۲۔ وَحَفَ يَحِفُ وَحْفًا منه: کے قریب ہونا۔ — اليه: کا قصد کرنا۔ — الى كذا: کی طرف جلدی جانا۔ وَحَّفَ: جلدی کرنا۔ اَوْحَفَ اِيحافًا: جلدی کرنا۔

۳۔ وَحِفَ يَوْحَفُ وَحَفًا و وَحُفَ يَوْحُفُ وَحَافَةً و وُحُوفَةً الشَّعرُ او النباتُ: بالوں کا یا نباتات کا گھنا ہونا۔ الواحِفُ مِن الأَجْنِحَةِ: گنجان بالوں والا بازو۔ الوَحْفُ (مص): کالے سیاہ خوبصورت گھنے بال، تازہ گھاس۔ — من الأَجْنِحَةِ: گھنے پروں والا بازو۔ عشبٌ وَحْفٌ: بہت گنجان اور سیاہ گھاس۔ الوَحَف: خوبصورت گھنے بال۔ الوَحْفَة جمع وِحاف: سیاہ پتھر، کالی اونچی گول زمین۔ الوَحْفاء جمع وَحَافَى من الأراضى: سیاہ پتھروں والی زمین جو گرم نہ ہو۔

۴۔ الوَحْفَة جمع وِحاف: آواز۔ الوَحْفاء جمع وَحَافَى من الاراضى: سرخ زمین۔ بعيرٌ مُوَحَّفٌ: لاغر اونٹ۔

☜ وَحْف: بہ افراط اگنے والے سیاہ بال۔

وحل: ۱۔ وَحِلَ يَوْحَلُ وَحَلاً و مَوْحَلاً: کیچڑ میں پڑنا، گرنا۔ وَاحَلَ مُوَاحَلَةً ہُ: سے کیچڑ میں گرنے یا پڑنے کا مقابلہ کرنا۔ کہا جاتا ہے: وَاحَلَهُ فَوَحَلَهُ: اس نے اس سے کیچڑ میں پڑنے کا مقابلہ کیا اور غالب آیا۔ اَوْحَلَ ہُ: کو کیچڑ میں گرانا۔ — ہُ شرًا: کو برائی میں پھنسانا۔ تَوَحَّلَ: کیچڑ میں لتھڑنا۔ — واسْتَوْحَلَ المكانُ: جگہ کا کیچڑ والی ہونا۔ الوَحْل: کیچڑ (ردی لفظ) الوَحَل جمع اَوْحَال و وُحُول: کیچڑ۔ الوَحِل: کیچڑ میں لتھڑا ہوا۔ المَوْحِل: کیچڑ والی جگہ، کیچڑ میں گرنا (وَحِل کا اسم)۔

۲۔ اِتَّحَلَ اِتِّحالاً فى يمينِهِ: شرطیہ قسم کھانا، قسم میں استثناء کرنا۔ جیسے کہے: واللهِ افعل ذلك ان شاءَ اللهُ تعالٰى: خدا کی قسم اگر اللہ تعالٰی نے چاہا تو میں یہ کام کروں گا۔

☜ وَحِلَ يَوْحَلُ وَحَلاً: دلدل میں پھنسنا، کیچڑ میں پھنسنا، پھنسنا، یکتا و تنہا یا بے یار و مددگار رہنا، بند گلی میں آ جانا، مشکل میں ہونا۔ وَحَّلَ ہُ: کو کیچڑ سے گندا کرنا، لتھیڑنا، کو کیچڑ سے خراب کرنا۔ — زمین کا کیچڑ والا ہو جانا، کیچڑ سے بھرا ہوا یا لتھڑا ہوا ہو جانا، گندا یا غلیظ ہو جانا۔ اَوْحَلَ ہُ: کو دلدل میں پھنسانا، کیچڑ میں آلودہ کرنا، کیچڑ میں پھنسانا، مصیبت میں پھنسانا، کو کیچڑ میں گرانا۔ تَوَحَّلَ: گندا ہونا یا ہو جانا، کیچڑ والا ہونا یا ہو جانا، کیچڑ میں لت پت ہونا یا ہو جانا۔ اِسْتَوْحَلَ: بمعنى تَوَحَّلَ۔ وَحْل و وَحَل جمع وُحُول و اَوْحَال: کیچڑ، دلدل، غلاظت، دلدلی زمین، دھنسن۔ وَحِل: کیچڑ سے بھرا یا لتھڑا ہوا، گندہ، غلیظ، کیچڑ میں لت پت، دلدلی۔ مَوْحِل: کیچڑ والی زمین، کیچڑ پانی والی جگہ، مشکل، پریشانی، ناگوار صورت حال، خطرناک صورت۔ مُوَحَّل: کیچڑ والا، گدلا، کیچڑ میں لت پت، یا ڈھکا ہوا، میلا، گندہ، غلیظ، کیچڑ سے بھرا ہوا۔

وحم: ۱۔ وَحِمَ يَحِمُ و يَوْحَمُ وَحَماً الشىءَ: کی خواہش کرنا۔ — ت المرأةُ: حاملہ عورت کا بعض چیزوں کے کھانے کا خواہش مند ہونا، اس کی خواہش کا بدلنا یا کھانے کی خواہش کم ہونا صفت: وَحْمَى جمع وِحَام و وَحَامَى۔ وَحْمَى و لاحَبَل: یہ مثل اس لالچی شخص کے لئے بولتے ہیں جو بغیر ضرورت و حاجت کے سوال کرنے کا بہت عادی ہو۔ وَحَمْتُ وَحْمَةً: میں نے اس کا قصد کیا۔ وَحَّمَ الحُبْلَى: حاملہ کو اس کی خواہش کی چیزیں کھلانا۔ — لَهَا: حاملہ کی خواہش کے مطابق کوئی جانور ذبح کرنا یا اس کی خواہش کی چیز پیش کرنا۔ تَوَحَّمَتِ المرأةُ: بمعنى وَحِمَت۔ الوَحَم (مص): حاملہ عورت کی خواہش۔ الوِحَام و الوَحام: حاملہ کی خواہش۔

۲۔ الوَحْم: پرندے کے اڑنے کی آواز۔ ليلةٌ ذاتُ وَحْم: بہت گرم رات۔ الوَحِيم: سخت گرم دن۔

☜ وَحِمَ يَحِمُ و يَوْحَمُ وَحَماً ہ: کی بھوک محسوس کرنا۔ — ہ: کی سخت آرزو یا کی خواہش محسوس کرنا، کی طلب محسوس کرنا۔ وَحَم: حمل کے دوران کسی خوراک کی طلب، اشتہا، بھوک، خواہش، ارزو، سرگرم خواہش۔ وَحَام و وِحَام: بمعنى وَحَم۔ وَحْمَى جمع وِحَام و وَحَامَى: حاملہ کی کسی خاص خوراک کی طلب۔

وحن: وَحَنَ يَحِنُ و وَحِنَ يَوْحَنُ وَحَنًا و حِنَةً على فلان: سے کینہ رکھنا۔ تَوَحَّنَ: ذلیل ہونا، ہلاک ہونا، بڑے پیٹ والا ہونا۔ الوَحْنَة: ایک بار، پھسلانے والی کیچڑ۔

☜ وَحْوَحَ وَحْوَحَةً من: سے یا کے ساتھ، کانپنا، لرزنا، تھرانا، لڑکھڑانا، رعشہ طاری ہونا، کپکپانا، تھرتھرانا، سرسرانا، وحشت ہونا۔

وحی: ۱۔ وَحَى يَحِى وَحْياً اِلى فلان: کو اشارہ کرنا، کی طرف پیغام بر بھیجنا۔ — اليه او وَحَى اليه كلاماً: سے پوشیدہ بات کہنا، سے مخفی طور پر باتیں کرنا۔ — اللهُ فى قلبه كذا: خدا کا کسی کے دل میں کچھ ڈالنا۔ — الكتابَ: کتاب لکھنا۔ اَوْحَى اِيحَاءً اِلى فلان: کو اشارہ کرنا، سے دوسروں سے چھپا کر بات کرنا، کو برانگیختہ کرنا۔ — القومَ: چلانا۔ — اللهُ اليه بكذا: کو کا الہام کرنا۔ — الكتابَ: کتاب لکھنا۔ — نفسَهُ: کے دل میں خوف واقع ہونا۔ اِسْتَوْحَى ہُ: کو پکارنا۔ — ہُ الشىءَ: سے کچھ پوچھنا۔ الوَاحِى جمع وَاحُون و وحاة (فا)۔ الوَحْى (مص): الہام، انبیاء کی وحی، الہام کردہ بات، لکھا ہوا، پیغام۔ — والوَحَاة: آواز۔ الوَحَى جمع وُحِىّ: آواز۔

۲۔ وَحَى يَحِى وَحْياً الذبيحةَ: جانور کو جلد ذبح کرنا۔ — وَحْياً و وَحِىَّ و وَحَاءً: جلدی کرنا۔ وَحَّى تَوْحِيَةً ذبيحتَهُ: ذبیحہ کو جلد ذبح کرنا۔ — ہُ: کو جلدی کرانا۔ کہا جاتا ہے: وَحَّى الدواءُ الموتَ: دوا کا موت کو جلدی واقع کرنا۔ اَوْحَى اِيحاءً العملَ: کام میں جلدی کرنا۔ — الدواءُ الموتَ: دواء کا موت کو جلدی واقع کرنا۔ تَوَحَّى: جلدی کرنا۔ تَوَاحَى تَوَاحِياً القومُ: ایک دوسرے کو جلدی کرانا۔ اِسْتَوْحَاہُ: کو جلدی کرنا۔ الوَحَى جمع وُحِىّ: جلدی، عجلت۔ کہا جاتا ہے: الوَحَى الوَحَى اور الوَحَاكَ الوَحَاكَ: جلدی کرو، جلدی کرو۔ الوَحِىُّ: بہت جلدی۔ کہا جاتا ہے: موتٌ وَحِىٌّ: جلدی کی موت۔ ذكاةٌ وحيّةٌ لاَوْحَى: زیادہ جلد، زیادہ تیز۔ کہا جاتا ہے: القتلُ بالسيفِ اَوْحَى: تلوار سے قتل زیادہ تیز یا جلد ہوتا ہے۔

۳۔ اَوْحَى ايحاءً الرجُلُ: محتاجی کے بعد بادشاہ ہونا۔ الوَحَى جمع وُحِىّ: آگ، بادشاہ، بڑا سردار۔

☜ وَحَى يَحِى وَحْياً اِلى ب: کے دل میں کوئی بات ڈالنا، کو کا فیضان کرنا، کو کی وحی کرنا، کو کام الہام کرنا، کو کا القاء کرنا۔ اَوْحَى اِلى ب: کے دل میں کوئی بات ڈالنا، کو کا فیضان کرنا، کو کی وحی کرنا (خدا تعالٰی کا)۔ — من: کا خیال دینا، کا تاثر دینا۔ — اَن: تجویز پیش کرنا کہ، کی تجویز پیش کرنا، کا خیال دلانا، کا ایما ظاہر کرنا، تاثر پیدا کرنا کہ، گویا کہ۔ اُوحِىَ اِلَىَّ: میرے دل میں آیا، مجھے خیال آیا، میں نے سوچا۔ اِسْتَوْحَى ہ: کا

مشورہ طلب کرنا، کی رائے پوچھنا، سے مشورہ کرنا۔ — ہ ہ: دل میں بات کی طرف سے ڈالی جانا، کسی بات میں (نیک خیال، الہام القاء، تخلیقی تحریک) کسی سے طلب کرنا۔ — ہ من: کچھ کسی سے حاصل کرنا، کو سے استخراج کرنا، استنباط کرنا، کسی بات کا سے نتیجہ نکالنا یا اخذ کرنا۔ استوحی الفکرۃَ: خیال سے رہنمائی حاصل کرنا۔ استوحی موعظۃً من: سے سبق لینا۔ وَحْی: تخلیقی تحریک، نیک خیال، وحی، الہام، القاء۔ اِیحاء: اشارہ، ایہام، ایما۔ ایحاءٌ ذاتیٌّ: خود ایمائی۔ واحٍ: ریڈیو ٹرانسمیٹر۔ الواحِی: ریڈیو۔ مُوحٍ: دل میں القاء کرنے والا، وحی کرنے والا۔ مُوحیً جمع مُوحَیات: تخلیقی تحریک، نیک خیال، وحی، الہام، القاء۔ مُستوحیً من: کی طرف سے اثر ڈالا ہوا، اثر انداز، نیک خیالی، تخلیقی تحریک ڈالا ہوا، الہام القاء کیا ہوا، سے نتیجہ اخذ کیا ہوا، استخراج یا استنباط کیا ہوا۔

وخد: وَخَدَ یَخِدُ وَخْداً و وَخِیداً و وَخَدَاناً البعیرُ: اونٹ کا تیز دوڑنا، شترمرغ کی طرح لمبے قدم ڈالنا صفت: واخِد و وَخُود ووَخّاد۔ الوَخد جمع وُخُود: اونٹ کی تیز دوڑ۔

وخز: وَخَزَ یَخِزُ وَخزاً ہٗ: کو سوئی یا نیزہ وغیرہ چبھونا۔ — ہ الشیبُ: کے سر میں سفید بال ظاہر ہونا۔ سر کے بالوں کا کھچڑی ہونا۔ — فلانٌ: شہد کا ترید بنانا۔ الوَخز (مص): ہر چیز کی تھوڑی مقدار۔ کہا جاتا ہے: جاءَ ؤوا وَخزًا وَخزا وہ چار چار کرکے آئے۔ الوَخیز: شہد کا ترید۔

🔾 وَخَزَ یَخِزُ وَخزاً ہٗ: کو ڈنک مارنا، میں چبھن پیدا کرنا، کو چبھونا، کو چیر کر، چھید کر یا چاقو وغیرہ گھونپ کر مارنا، کو تنگ کرنا، پریشان کرنا، دق کرنا، کا ناک میں دم کرنا کو ستانا، زچ کرنا۔ وَخزۃ: ڈنک، چھید، چبھن، ٹیس۔ وَخز: ڈنک مارنا، چبھونا، مقامی تیز تکلیف ٹیسیں۔ وخزُ الضمیر: پشیمانیاں، ندامتیں، ندامت یا پشیمانی کی ٹیسیں۔ وَخّزان: مارے طعنوں کے ناک میں دم کرنا، ہر وقت جھاڑ جھپاڑ کرتے رہنا۔ وَخّاز: ڈنک مارنے والا، چبھونے والا، دانت سے کاٹنے والا تیز، چبھتا ہوا، درد کرنے والا، سخت، شدید تشدد آمیز۔ واخِز: بمعنی وَخّاز۔

وخش: وَخُشَ یَوخُشُ وُخُوشۃً و وَخاشۃً و وُخُوشاً الشیءُ: رذیل وردی اور نکما ہونا۔ — رأسُ الکبشِ: مینڈھے کے سر کا سوکھنا وسکڑنا۔ وَخّش العطیۃَ: بخشش کم دینا۔ — الشیءَ: کو نکما اور ردی کرنا۔ أوخَشَ الشیءَ: کو خلط ملط کرنا۔ — لہ بالعطیۃ: کو عطیہ کم دینا۔ — فی عرضہ: کی بےعزتی کرنا۔ الوَخْش: ہر ردی چیز، کمینے رذیل لوگ (مفرد جمع مذکر اور مونث میں یکساں مستعمل) کبھی جمع وِخاش اور أوخاش بھی آجاتی ہے۔ — عند العامۃ: کھردرا۔

وخص: وَخَصَ یَخِصُ وُخُوصاً: حرکت کرنا۔ اَوخَصَ اِیخاصاً فلانٌ لی بعطیۃ: (فلاں کا مجھے تھوڑا عطیہ دینا۔)

وخض: وَخَضَ یَخِضُ وَخضًا فلاناً بالرمح: کو نیزہ چبھونا۔ — ہُ الشیبُ: بڑھاپے کا سر میں سفیدی ظاہر کرنا۔ بڑھاپے کا سر کے بالوں کو کھچڑی کردینا۔ الوَخِیض: نیزہ زدہ۔

وخط: ۱۔ وَخَطَ یَخِطُ وَخطًا فلاناً بالرمح: کو نیزہ مارنا۔ — ہُ بالسیف: کو دور سے تلوار سے کو چنالینا۔ الوَخّاط: تیز اور کشادہ قدموں سے چلنے والا شترمرغ یا اونٹ۔ طعنٌ او رمحٌ وَخّاط: پار ہونے والا نیزہ۔ المِیخَط: داخل ہونے والا۔

۲۔ وَخَطَ یَخِطُ وَخطاً ہُ الشیبُ: کے سر کے بالوں کا کھچڑی ہونا۔ — فی البیع: تجارت میں کبھی نفع اور کبھی نقصان اٹھانا۔ وُخِطَ: سر کے بالوں کا کھچڑی ہونا۔

🔾 وَخَطَ یَخِطُ و خَطاہُ: عمر کا کے بالوں کو کھچڑی کرنا۔

وخف: ۱۔ وَخَفَ یَخِفُ وَخفًا السویقَ: ستو کو پانی ڈال کر لیسدار کرنا، گوندھنا۔ — السویقُ: ستو کا لیس دار ہونا۔ — الرجُلَ: کو برائی سے یاد کرنا۔ وَخّفَ و أوخَفَ السویقَ: ستو کو پانی ڈالکر گوندھنا اور لیس دار کرنا۔ انہُ لَیُوخِفُ فی الطین: یہ ضرب المثل اس بیوقوف کے بارے میں بولی جاتی ہے جو خود اپنی بات کو نہ سمجھے۔ الوَخفۃ: ایک بار، چمڑے کا تھیلا۔ الوَخِیفۃ: گندھا ہوا ستو وغیرہ۔ المُوخِف: بےوقوف۔ المِیخَف: ستو بھگونے کا برتن۔

۲۔ اِنخَفَت رِجلُہُ: کا پاؤں پھسلنا۔

وخم: وَخَمَ یَخِمُ وَخماً ہٗ: سے زیادہ بدہضمی والا ہونا۔ وَخِمَ یَوخَمُ وَخماً و اِتَّخَمَ من کذا و عنہ: سے بدہضمی ہونا۔ وَخُمَ یَوخُمُ وَخامۃً و وُخُومۃً و وُخوماً المکانُ او الطعامُ: کسی جگہ کا مضر صحت ہونا یا کھانے کا ناقابل ہضم ہونا۔ وَخّمَ الشیءَ: کو مضر صحت بنانا۔ واخَمَ مُواخَمۃً ہٗ فوخمہُ: سے بدہضمی میں مقابلہ کرنا اور اس پر غالب آنا (یعنی زیادہ بدہضمی والا ہونا)۔ اتخمَ اِتخاماً ہُ الطعامُ: کو کھانے کا بدہضمی میں مبتلا کرنا۔ (اصل میں اَوخَمَہُ ہے لیکن اصل کا استعمال نادر ہے)۔ تَوَخَّمَ الطعامَ: کھانے کو مضر صحت سمجھنا۔ اِستَوخَمَ الطعامَ: کھانے کو مضر صحت سمجھنا۔ — المکانَ: جگہ کی آب و ہوا کا اس کے لئے موافق نہ ہونا، جگہ کو مضر صحت پانا۔ الوَخم جمع أوخام مِن الرجال: ست آدمی۔ الوَخِم جمع أوخام من الرجال: ست آدمی۔ شیءٌ وَخِمٌ: وبا زدہ چیز۔ الوَخَمَ (طب): بواسیر کی مانند ایک بیماری، ہوا کا متعفن ہونا جس سے وبا پھیلے، ضرر سے استعارہ ہے۔ — عند العامۃ: پست زمین سے کنایہ ہے۔ ارضٌ وَخمۃٌ و وَخِمۃٌ و وَخام: مضر صحت گھاس والی زمین، وباء سے متاثر زمین۔ الوَخُوم من الرجال جمع وَخامَی و وِخام: کثیف، بھاری آدمی۔ ارضٌ وَخُوم: مضر صحت گھاس والی زمین، وبا سے متاثر زمین۔ الوَخِیم من الرجال جمع وَخامَی و وِخام: کثیف، ثقیل آدمی۔ بلدٌ وَخِیمٌ: رہائش کے لئے ناموافق شہر۔ شیءٌ وَخِیمٌ: وباءزدہ چیز۔ امرٌ وخیمُ العاقبۃ: بدانجام کام۔ ارضٌ وَخِیمۃٌ: مضر صحت گھاس والی زمین، وباء سے متاثر زمین۔ التُّخَمۃ جمع تُخَمات و تُخَم: بدہضمی (اصل میں وُخَمۃ ہے)۔ ارضٌ مَوخِمۃٌ و مَوخَمۃٌ و مُوخِمۃ: مضر صحت گھاس والی زمین، وباء سے متاثر زمین۔ کہا جاتا ہے: ھذا الطعامُ مَتخَمۃ: اس کھانے سے بدہضمی ہوجاتی ہے (اصل میں مَوخَمۃ ہے)۔

🔾 وَخُمَ یَوخُمُ وَخامۃً: (ہوا، آب و ہوا کا) مضر صحت ہونا، ناخوشگوار، بھاری، اور ناقابل ہضم ہونا۔ وَخِمَ یَوخَمُ وَخَماً: بدہضمی ہونا، بدہضمی میں مبتلا ہونا۔ اِتَّخَمَ: بدہضمی میں مبتلا ہونا۔ تُخَمۃ جمع تُخَمات و تُخَم: پرخوری، پرخوری کے باعث گرانی، بدہضمی، گڑبڑ والا پیٹ۔ وَخَم: مضر صحت ہوا، گندگی، غلاظت۔ وُخِم: مضر صحت، ناخوش گوار، بھاری، ناقابل ہضم، گندہ، غلیظ، گھناؤنا۔ وَخِیم: مضر صحت، ناقابل ہضم، برا، بد، خطرناک، مہلک، مصیبت خیز، آفت خیز۔ وَخِیمُ العاقبۃ: برے انجام والا۔ وَخامۃ: مضر صحت ہونا، ناخوش گوار ہونا، بری خصلت۔ اَوخَم: زیادہ مضر صحت، زیادہ خراب۔ مُستَوخَم: ناقابل ہضم، ناخوش گوار۔ مَجازٌ مُستَوخَم: بےلطف یا بدذوق کنایہ، استعارہ، مجاز یا تشبیہ۔

وخن: تَوَخَّنَ: ارادہ کرنا (اچھائی یا برائی کا)۔ الوَخْنَة: فساد۔

وخی ۱۔ وَخَى يَخِي وَخْيًا الأمرَ: کام کا قصد کرنا۔ — ت الناقةُ: اونٹنی کا درمیانی چال چلنا۔ وَخَى وَخْيَه: اس نے اس کا قصد کیا۔ ما ادري اين وَخَى: میں نہیں جانتا وہ کہاں گیا۔ وَخَى الأمرَ: کو اکیلے طلب کرنا۔ — ہ للامر: کو کسی کام کے لئے بھیجنا۔ تَوَخَّى تَوَخِّيًا و تَأَخَّى تَأَخِّيًا الأمرَ: کا قصد کرنا، کو طلب کرنا۔ اِسْتَوْخَى القومَ: سے خبر دریافت کرنا۔ الوَخْي (مص) جمع وُخِيّ و وِخِيّ: قصد، ارادہ، قابل اعتماد راستہ۔ ارادہ کرنے والا۔ الوَخِي و الخِيَة: قصد، ارادہ۔

۲۔ وَاخَى مُوَاخَاةً فلاناً: سے بھائی چارہ کرنا (آخاہ کے مقابل کمزور لغت ہے)۔

☪ وَخَى يَخِي وَخْيًا ہ: کا ارادہ کرنا، کی غرض ہونا، کوئی کرنے کا ارادہ ہونا، کو کرنے کی غرض ہونا، کو پیش نظر رکھنا، کا مقصد یا نصب العین ہونا، کی آرزو کرنا، کا متمنی ہونا، پر تلا ہونا۔ وَخَى (بمعنی وَخَى۔) — ہ کی رہنمائی کرنا۔ تَوَخَّى ہ: کا ارادہ کرنا، کو کرنے کا ارادہ کرنا، کو پیش نظر رکھنا، نصب العین ہونا، کی آرزو کرنا، کا متمنی ہونا، کے لئے جدوجہد کرنا، پر تلا ہونا، کا پکا ارادہ کئے ہوئے ہونا۔ تَوَخَّى طريقةً: کسی طریقہ پر عمل کرنا، کو با اصول یا باقاعدہ طور پر کرتے رہنا۔ تَوَخَّى غايةً: ذہن میں ایک مقصد رکھنا، کسی مقصد کو کرتے رہنا۔ وَخْي جمع وُخِيّ و وخي: ارادہ، مقصد، منصوبہ۔ تَوَخٍّ: مقصد، منصوبہ، منشا، مطلب، نیت مراد۔

ود: وَدَّ يَوَدُّ وَدًّا و وُدًّا و وِدًّا و وَدَادًا و وُدَادًا و وِدَادًا و وَدَادَةً و مَوَدَّةً و مَوْدِدَةً و مَوْدُودَةً ہُ: سے محبت کرنا۔ کہا جاتا ہے: وَدِدْتُ لو كان كذا و لو انك فَعَلتَ كذا: میری تمنا ہے کہ ایسا ہوتا یا تم ایسا کرتے۔ اس جگہ "لو" موصول حرفی ہے۔ وَادَّ وِدَادًا و مُوَادَّةً ہُ: کو دوست بنانا، کا دوست بننا۔ تَوَدَّدَہُ: کی دوستی چاہنا، کی دوستی حاصل کرنا۔ — الیہ: سے دوستی کرنا۔ تَوَادَّ الرجلان: ایک دوسرے سے محبت کرنا۔ الوَدّ و الوُدّ و الوِدّ: محبت (کہا جاتا ہے: بودّي أن يكون كذا: میں چاہتا ہوں کہ ایسا ہو۔ بودّي افعل كذا: عام لوگ کہتے ہیں: میں ایسا کرنا چاہتا ہوں)۔ — جمع أَوْداد و أَوُدّ و أَوِدّ: محبت کرنے والا یا بہت محبت کرنے والا۔ کہا جاتا ہے: هو وُدُّكَ و هم أَوْدادك: وہ تجھ کو چاہنے والا ہے وہ تجھے چاہنے والے ہیں۔ الوَدّ (بتثلیث الواو) اسم جمع کے طور پر بھی آتا ہے، محبین کے معنی میں۔ جیسے: قومٌ وَدٌّ: (محبت کرنے والے لوگ)۔ الوَدُود: بہت محبت کرنے والا، محبوب۔ آپ کہتے ہیں: هو وَدُود و هِيَ وَدُود۔ الوَدِيد جمع أَوِدَّة و أَوِدّاء: محبت کرنے والا۔ الوديد اسم جمع بھی آتا ہے بمعنی محبین۔ الأَوَدّ جمع الأَوَدُّون اسم تفضیل۔ المِوَدّ: بہت محبت کرنے والا۔

☪ وَدَّ (متکلم وَدِدْتُ)۔ وَدًّا و وُدًّا و وِدًّا و وَدَادًا و وُدَادًا و مَوَدَّةً ہ/ہُ: سے محبت کرنا، کو پسند کرنا، کا شائق ہونا۔ — ہ/أن/لو/لو أن: میں چاہتا ہوں یا میری خواہش ہے کہ وہ (چیز وغیرہ) ہو۔ أَوَدُّ أن يفعلَ ذلك: میں چاہتا ہوں کہ وہ ایسا کرے۔ كما يَوَدُّ: جیسا کہ وہ پسند کرتا ہے۔ وددتُ لو كان غنيا: میری تمنا ہے کہ وہ امیر ہوتا۔ وَدَّ نفسَهُ بعيدا عن: کسی کا خواہش کرنا کہ وہ سے بہت دور ہو جائے۔ وَادَّهُ: کو دوست بنانا، کا دوست بن جانا۔ تَوَدَّدَ ل/الی: سے محبت ظاہر کرنا، سے شفقت چاہ یا لگن کا مظاہرہ کرنا۔ — الی کی ہمدردی حاصل کرنے کی کوشش کرنا، کی دوستی کا طالب ہونا، کی خوشامد کرنا، چاپلوسی کرنا۔ — ہ کو موہنا، لبھانا، رجھانا، گرویدہ کرنا، فریفتہ کرنا، کی محبت یا دوستی جیت لینا۔ تَوَادَّا: ایک دوسرے سے محبت کرنا، ایک دوسرے کا دوست ہونا، ایک دوسرے کے ساتھ دوستانہ مراسم ہونا۔ وَدّ و وِدّ و وُدّ: محبت، شفقت، چاہ، لگن، پیار، دوستی، میل جول، ارتباط، خواہش، آرزو، تمنا۔ كان بودّنا لو: ہمیں خوشی ہوگی اگر۔ — جمع أَوْداد و أَوُدّ و أَوِدّ: محبت کرنے والا، پیارا، محب، محبت آمیز، شائق، عاشق، لگاؤ رکھنے والا، جاں نثار، وفادار، وفا شعار، وقف وفا۔ وَدّي و وِدّي و وُدّي: دوستانہ۔ وَدَاد و وِداد و وُداد: محبت، دوستی۔ وِدَادِي: دوستانہ، دوست کا۔ وَدُود: لطف و کرم سے مددگار، لگاؤ رکھنے والا، وفا شعار، دوستانہ۔ وَدِيد: بمعنی وَدُود۔ مَوَدَّة: محبت، دوستی۔ تَوَادّ: دوستانہ تعلقات، اچھے مراسم۔

ودأ: وَدَأَ يَدَأُ وَدْأً الشيءَ: کو ہموار کرنا، برابر کرنا۔ — بالقوم: سے بدسلوکی کرنا۔ وَدِيءَ يَوْدَأُ وَدَأً: منقطع ہونا۔ کہا جاتا ہے: وَدِئَتِ الاخبارُ عنه: خبریں اس سے منقطع ہو گئیں۔ وَدَّأَ تَوْدِيئًا و تَوْدِئَةً عليه الأرضَ: زمین کو کسی پر ہموار کرنا، کو دفن کرنا۔ — علیه و بہ: کو ہلاک کرنا۔ — تہ الارضُ: زمین کا کسی کو چھپا لینا۔ تَوَدَّأَ عليه: کو ہلاک کرنا۔ — ت عليه الأرضُ: کے اوپر زمین کا گر کر اس طرح ہموار ہو جانا جیسے مردہ پر ہموار ہو جاتی ہے۔ — ت عليه و عنه الأخبارُ: پر خبروں کا آنا بند ہو جانا۔ — الرجلُ: مرنا۔ — فلانٌ على مالِهِ: مال لینا اور جمع کرنا۔ الوَدْأ (مص) ہلاکت۔ التَّوْدِئة (مص) دفن (کرنا)۔ المُوَدَّأَة: ہلاکت، بے آب ریگستان، میت کا گڑھا یا قبر۔

ودب: الوَدْب: زبوں حالی، بدحالی۔ هو على وَدْبٍ: وہ بری حالت میں ہے۔

ودج: وَدَجَ يَدِجُ وَدْجًا و وَدَجَ الدابةَ: جانور کی گردن کی رگ کاٹنا۔ — بين القوم: قوم کے معاملات کی اصلاح کرنا اور شر و فساد دور کرنا۔ وَادَجَ مُوَادَجَةً ہُ: سے صلح کرنا، نرمی و آشتی سے پیش آنا۔ الوَدَج جمع أَوْدَاج (ع ا): گردن کی رگ جو غصہ میں پھول جاتی ہے اور وہ رگ جو ذبح کے وقت کاٹی جاتی ہے، وسیلہ، سبب۔ کہا جاتا ہے: كان فلانٌ وَدَجِي إلى كذا: فلاں شخص فلاں فلاں کے ساتھ میرا سبب اور وسیلہ تھا۔ الوَدَجان: دو بھائی۔ بئس وَدَجا حربٍ هُما: وہ دونوں جنگ کے دو برے بھائی ہیں۔ الوِدَاج (ع ا): غصہ کے وقت پھولنے والی گردن کی رگ۔ یہ دو ہیں۔

☪ وَدَج جمع أَوْدَاج: رگ گردن۔ انتفخت أَوْدَاجُه: اسکی گردن کی رگیں پھول گئیں یعنی وہ طیش میں آ گیا یہ اس معنی میں بھی آتا ہے: وہ بہت مغرور ہو گیا اس نے زبان درازی کی، اس نے تحکمانہ انداز اختیار کیا، وہ اینٹھ کر چلا۔ وِدَاج: رگ گردن۔

ودر: وَدِرَ يَوْدَرُ وَدْرًا: مستی سے بیہوشی کے قریب پہنچ جانا۔ — الشيءَ: کو ہٹانا، دور کرنا۔ آپ کہتے ہیں: دِرْ وَجْهَكَ عَنِّي: اپنا چہرہ مجھ سے ہٹاؤ اور دور کرو۔ وَدَّرَهُ: کو اکسا کر خطرہ میں ڈالنا۔ — الرسولَ: پیغامبر بھیجنا۔ — الشيءَ: کو ہٹانا، دور کرنا۔ — المالَ: مال میں فضول خرچی کرنا۔ — الرجلَ: کو گمراہ کرنا۔ تَوَدَّرَ: فضول خرچ ہونا۔ — في الأمر: میں پڑنا، ملوث ہونا۔ — ہ: کو ہلاکت میں ڈالنا۔

☪ وَدَّرَہُ: کو خطرہ میں ڈالنا۔ — ہ: کو ضائع کرنا، برباد کرنا، اُجاڑنا، اُڑانا۔

ودس: ا۔ وَدَسَ يَدِسُ وَدْسًا علَيَّ الشيءُ: سے پوشیدہ ہونا۔ — اليه بكلام: سے ادھوری بات کرنا۔ — بالشيءِ: کو چھپانا۔ — الرجلُ: جانا۔ — المكانُ: جگہ کا نباتات سے ڈھکا ہونا، جگہ کا بہت نباتات

والا ہونا، ہریاول والا ہونا۔ وَدَسَ الشیءُ: پوشیدہ ہونا۔ــ المکانُ: جگہ کا ہریاول والا ہونا۔ــ تِ الماشیۃُ: مویشی کا ہریالی چرنا۔ــ الیہ بکلمۃ: کو کوئی بات پیش کرنا۔اَوْدَسَتِ الأرضُ: زمین کا اس قدر سبزہ اُگانا کہ زمین ڈھک جائے۔تَوَدَّسَ المکانُ: جگہ کا ہریالی والا ہونا۔الوَادِس و الوِداس: زمین کی سطح کو ڈھکنے والی نباتات۔الوَدَس: زمین کی سطح کو ڈھکنے والی نباتات، عیب۔الوَدِیس: خشک نباتات۔اَرضٌ مَوْدُوسَۃٌ: کم روئیدگی والی زمین۔

۲الوَدِیس: پتلا شہد۔

ودص. وَدَصَ یَدِصُ وَدْصًا الیہ بکلام: سے ادھوری بات کہنا۔

ودع: وَدَعَ یَدَعُ وَدْعًا الشیءَ: کو چھوڑ دینا۔ــ سالاً عندہ: کے پاس مال ودیعت کے طور پر چھوڑنا۔ــ الثوبَ بالثوب: کپڑے کو کپڑے سے محفوظ کرنا۔ــ الشیءُ: ٹھہرنا (اس فعل کے مصدر اور ماضی کا استعمال قلیل ہے)۔ــ المسافرُ الناسَ: مسافر کا لوگوں کو عیش و آرام میں چھوڑنا۔وَدَعُوهُ: انہوں نے اس کے لئے دعا کی کہ اللہ تعالیٰ اس کے سفر کو آسان کرے اور عیش و آرام میں رکھے۔ــ وَدُعَ یَوْدُعُ وَدَاعَۃً الرجُلُ: مطمئن ہونا صفت وَدِیع و وَادِع۔ وَدَّعَ الثوبَ فی صوان و نحوہ: کپڑوں کو الماری وغیرہ میں رکھ کر محفوظ کرنا۔ــ المسافرُ القومَ: مسافر کا لوگوں کو عیش و آرام میں چھوڑنا۔ــ القومُ المسافرَ: لوگوں کا مسافر کو رخصت کرنا۔ــ فلاناً: کو چھوڑنا۔ــ الصبیَّ او الکلبَ: بچے یا کتے کی گردن میں کوڑی ڈالنا۔ــ فرسَہُ: گھوڑے کو خوشحال رکھنا وَادَعَ مُوَادَعَۃً و وِدَاعاً ہ: سے دشمنی چھوڑ کر صلح کرنا۔ اسم البِوداع اَوْدَعَہُ الشیءَ: کے پاس کوئی چیز امانت رکھنا۔ــ ہُ السرَّ: سے بھید کہنا اور اس کو راز میں رکھنے کے لئے کہنا۔ــ کتابَہُ کذا: خط میں ایسا لکھنا۔ــ الکلامَ معنی حسناً: کلام میں عمدہ معنی کی تضمین کرنا۔ کہا جاتا ہے اَوْدَعْتُہُ مالاً: میں نے اس سے مال قبول کیا تا کہ وہ میرے پاس امانت رہے تَوَدَّعَ الثوبَ: کپڑے کو محفوظ کرنا۔ــ فلاناً: کو اپنی حاجت میں مشغول کرنا۔ــ القومُ: بعض کا بعض کو رخصت کرنا۔ تَوَادَعَ القومُ: لوگوں کا آپس میں صلح کرنا، ایک دوسرے کو رخصت کرنا۔اِتَّدَعَ: آرام کرنا، قرار پکڑنا، تن آسان ہونا۔اِستَوْدَعَ فلاناً مالاً: کے پاس مال امانت کے طور پر رکھنا۔الدَّعَۃ و التُّدْعَۃ و التُّدَعَۃ و التَّدَاعَۃ: سکون، راحت، عیش و آرام لِلمُوَدِّع (مص) جمع وُدُوع: قبر۔ــ والوَدَع واحد وَدْعۃ و وَدَعَۃ جمع وَدَعات: گھونگا، کوڑی۔ الوَدَاع: الوداع، مسافر کو رخصت کرنا، الکلی (alkali) الوَدَاعۃ (وَدُعَ کا مصدر): سکون، حلم، بردباری۔ الوَدِیع جمع وُدَعاء: چپ چاپ، پرسکون، مقبرہ، عہد نامہ الوَدِیعۃ جمع وَدَائِع: امانت (کے طور پر رکھی ہوئی چیز)۔ ودیع کا مؤنث المُستَوْدَع: حفاظت کی جگہ (ع ا): رحمِ مادر المُوْدَع (مفع) من الخیل: پرسکون، آرام پہنچایا ہوا گھوڑا المَوْدُوع: سکون، حلم، بردباری، وقار المِیْدَع جمع مَوَادِع: کپڑے وغیرہ محفوظ رکھنے کی چیز، پرانا کپڑا۔ کلام مِیْدَع: رنج دہ گفتگو المِیْدَعَۃ: کپڑے وغیرہ کا محفوظ رکھنے کی الماری یا اس قسم کی کوئی اور چیز پرانا کپڑا المِیْدَاعَۃ: آرام پسند آدمی، کپڑے وغیرہ محفوظ رکھنے کی الماری وغیرہ۔

۲الوَدْع جمع وُدُوع: نشانہ الاَوْدَع (ح): جنگلی چوہا۔

وَدَعَ یَدَعُ وَدْعاً ہ: کو تہ نشین کرنا رکھنا، کو پیوست کرنا، کو دھرنا (صرف اسم اور فعل جاری میں ہے) کو چھوڑنا کو کرنے دینا، رکنا، چھوڑنا، سے باز رہنا۔ــ ہ إلی: کو کچھ اور بننے کے لئے چھوڑ دینا، نہ کرنا، کو چھوڑ کر (دوسرے) کی طرف جانا دَعْ عنک: رک جا، باز رہ! دَعْ عنکَ دَعْکَ مِن: اس کا تو ذکر ہی کیا۔ دَعْکَ مِن ھذا: اسے ختم کرو، کو کاٹ کر نکال دو، دور کرو دَعْنَا من ھذا: ہمیں چاہئے کہ اس کے بارے میں کچھ نہ کہیں، بس بس، اب خاموش رہیں۔ دَعْنَا نذھب: آؤ چلیں یَدَعُ مَحَلاً: جگہ یا گنجائش چھوڑنا وَدُعَ یَوْدُعُ وَدَاعۃ: شریف ہونا، سلیم الطبع ہونا، بھلا مانس ہونا، معتدل یا نرم دل ہونا، مہربان حلیم یا شیریں ہونا، نرم مزاج ہونا، منکسر المزاج ہونا، صلح پسند ہونا، امن خواہ ہونا، صلح جو ہونا، امن پسند ہونا وَدَّعَ ہ: کو چھوڑنے جانا، کی مشایعت کرنا، کو خدا حافظ کہنا، کو الوداع کہنا، سے رخصت ہونا اَوْدَعَ ہ/ہ ہ: کو میں رکھنا۔ــ ہ ہ: کو میں حفاظت سے رکھنا، حفاظت کے لئے رکھنا۔ــ ہ ہ: کو کوئی چیز سپرد کرنا، کو کے پاس چھوڑنا، کو کوئی چیز حفاظت سے رکھنے کے لئے دینا۔ــ ہ ہ: کو کے سپرد کرنا، کو کی تحویل میں دینا۔ــ ہ ہ: کوئی چیز (بذریعہ ریل وغیرہ) بھیجنا۔ اَوْدَعَہُ السجنَ: کو جیل میں ڈالنا اِستَوْدَعَ ہ ہ: کو میں رکھنا، جمع کرنا۔ــ ہ ہ: کو کوئی چیز سپرد کرنا، بھیجنا، کی تحویل میں کوئی چیز دینا۔ــ ہ ہ: کو کے پاس چھوڑنا۔ــ ہ ہ: کو کوئی چیز دینا حفاظت میں رکھنے کے لئے۔ــ ہ ہ: کوئی چیز کسی کے سپرد کرنا۔ــ ہ: کو گودام میں رکھنا اِستَودَعَہُ اللّٰہَ: کو اللہ تعالیٰ کی حفاظت میں دینا اِستَودَعْکَ اللّٰہ: الوداع، خدا حافظ دَعَۃ: معتدل مزاجی، نرم دلی، شرافت، شریف دلی، اطمینان، سکون، دلجمعی وَدْع: رکھنا جمع کرنا، امانت، تحویل، تہ نشینی وَدُعٌ و وَدَع: اسم جمع واحد ودعۃ: گھونگا، صدف، سیپی، خرمہرہ۔وَدَاع: الوداع، فی امان اللہ، خدا حافظ، خدا حافظ کہنا، الوداع کہنا الوَدَاع اور وداعاً: خدا حافظ، فی امان اللہ۔ وَدَاعَۃ: نرم دلی، شرافت، اعتدال، منکسر المزاجی، صلح پسندی، امن خواہی، صلح جوئی وَدِیع: پرسکون، صلح پسند صلح جو، امن خواہ، شریف دل، معتدل مزاج، منکسر المزاج، شیریں، نرم دل وَدِیعَۃ جمع وَدَائِع: امانت (جو کسی پاس رکھی جائے) تحویل جمع کرائی ہوئی رقم، رقم جو بینک میں ایک مدت کے لئے رکھیں، تہ نشین مادہ مِیدَعۃ: پیش بند (apron) (ڈاکٹر کا لبادہ تودیع: خدا حافظ، رخصت چاہنا، خدا حافظ کہنا اِیداع: رکھنا، بینک وغیرہ میں رکھی ہوئی رقم وغیرہ، جمع کرانا بطاقۃ الایداع: رقم جمع کرانے کی سلپ یا سرٹیفکیٹ، گرفتاری کا وارنٹ مَحضَرُ الایداع: تحویل یا سپردگی کی دستاویز اِستیداع: رکھنا، بھیجنا، جمع کرانا، تحویل، محفوظ سرمایہ، کسی اہلکار کو نصف تنخواہ پر رکھنا، اہلکار کی عارضی ریٹائرمنٹ میں منتقلی فی الاستیداع: عارضی ریٹائرمنٹ پر غیر وابستہ، نصف تنخواہ پر مخزن الاستیداع: ڈپو۔ وَادِع: بھیجنے والا، جمع کرانے والا، حلفیہ اظہار دینے والا، تحریری شہادت دینے والا، کرایہ دار، کرایہ دار مہمان، شریف، صلح پسند، معتدل مزاج، صلح جو، پرسکون، معتدل، نیچا، گہرا مُوْدِع: بھیجنے والا، کرایہ دار، کرایہ دار مہمان، جمع کرانے والا، شریف، معتدل مزاج، صلح جو صلح پسند، معتدل، نیچا، گہرا مُوْدَع: رکھا ہوا، بھیجا ہوا، جمع کرایا ہوا، جمع شدہ رقم المُوْدَع لدیہ: محافظ، جسے مال بھیجا جائے، مرسل الیہ، وہ جگہ جہاں مال جمع کرایا جائے مُستَودِع: بنک میں رقم جمع کرانے والا مُستَودَع: رکھا ہوا، بھیجا ہوا، جمع کرایا ہوا، سٹور کیا ہوا، عارضی ریٹائرمنٹ پر، غیر وابستہ، نصف تنخواہ پر، ریزور میں جمع مُستَودَعات: وہ جگہ جہاں مال جمع کرایا جائے، رکھنے کی محفوظ جگہ، سٹور ہاؤس، گودام، بڑی دوکان، ڈپو، ہوائی جہازوں

کے لئے چھپر (hangar) چیز دان، کنٹینر (container) تالا، خزانہ آب۔ مُسْتَوْدَعُ التدریب: ٹریننگ سنٹر۔

ودف: ا۔ وَدَفَ یَدِفُ وَدْفاً الشحمُ: چربی پگھلنا، بہنا۔ ـــ الاناءُ: برتن کا ٹپکنا۔ ـــ له العطاءَ: کو بخشش کم دینا۔ تَوَدَّفَ الخبرَ: خبر دریافت کرنا، تلاش کرنا۔ اِسْتَوْدَفَ الخبرَ: خبر تلاش کرنا، دریافت کرنا۔ ـــ الشحمَ: چربی کو ٹپکانا۔ ـــ اللبنَ: دودھ کو برتن میں ڈالنا۔ ـــ معروفَ فلان: کا احسان یا بھلائی مانگنا، بخشش مانگنا۔ الوَدْفَة: چربی۔

۲۔ تَوَدَّفَتِ الأوْعالُ فوقَ الجبل: بارہ سنگوں کا پہاڑ کی چوٹی سے جھانکنا۔ اِسْتَوْدَفَ فِي الاناء: برتن کا سرا کھول کر اندر دیکھنا۔ ـــ النباتُ: مرغزار، سبزہ کا اونچا ہونا۔ الوُدْفَه و الوَدِیْفَة: سرسبز باغ۔ الوَدْفَة (ن): ایک قسم کی نباتات جسے نَصِیّ بھی کہا جاتا ہے۔

ودق: ا۔ وَدَقَ یَدِقُ وَدْقاً و وُدُوقاً الیه: کے قریب ہونا۔ ـــ بطنُهُ: پیٹ کا وسیع ہونا یا دست لگنا۔ ـــ به: سے مانوس ہونا۔ ـــ تِ السماءُ: آسمان کا بارش برسانا۔ ـــ وَدْقاً المطرُ: بارش کا گرنا۔ ـــ وَدِقَ یَوْدُقُ وُدَقَ یَوْدُقُ وَدَقاً و وُدُقاً و وُدُوقاً و وَداقاً و وَدَقاناً ـ ت ذاتُ الحافر: سم دار مادہ کا جفتی کی خواہش کرنا صفت: وَادِقٌ و وُدُوقٌ و وَدِیقٌ اسم الوِداق۔ اَوْدَقَ ت السماءُ: آسمان کا بارش برسانا۔ الوَدْق (مص): بارش۔ الوَدِیقَة جمع وَدائِق: سبزہ زار، گرمی کی شدت۔ المَوْدِق: ہرنی وغیرہ کی کھڑے ہونے کی جگہ جہاں وہ درخت تک پہنچ سکے۔

۲۔ وَدِقَ یَیْدَقُ وَدَقَاتٍ عینُهُ: کی آنکھ میں سرخ پھنسی ہونا۔ الوَدْقَة و الوَدَقَة جمع وَدْق و وَدَق: آنکھ کے اندر کی سرخ پھنسی۔ عینٌ وَدِقَةٌ: آنکھ جس کے اندر سرخ پھنسی ہو۔

۳۔ وَدَقَ یَدِقُ وَدْقاً و وُدُوقاً السیفُ: تلوار کا تیز ہونا۔

۴۔ المَوْدِق: گھمسان کی جنگ کا میدان، دو چیزوں کے درمیان روک، رکاوٹ۔

(ج) وَدِیقة: گھاس کا تختہ، سبزہ زار، مرغزار، لان۔

ودك: وَدِكَ یَوْدَكُ وَدَكاً: چربی دار اور موٹا ہونا۔ وَدَّكَ الشریدَ: ثرید میں چربی ڈالنا۔ الوَادِك و الوَدِك: موٹا، چربی دار۔ الدِکَةُ: چربی۔ الوَدَك: گوشت اور چربی کی چکناہٹ۔ رجُلٌ ذو وَدَكٍ: ... وَدَكُ المیتة: مردار کا پانی۔ الوَدّاك: چربی فروش۔ دَجَاجَةٌ وَدُوكٌ و وَدِیكٌ: موٹی مرغی۔

الوَدِیکَة: چربی ملا ہوا آٹا۔ ودیک کا مؤنث۔ دجاجَةٌ وَدِیکَة: موٹی مرغی۔

۲۔ بناتُ اَوْدَك: مصائب۔

(ج) وَدَك: چربی۔ وَدِك و وَدُوك و وَدِيك و وادك: چربی دار، موٹا (صفت)۔

ودل: وَدَلَ یَدِلُ وَدْلاً السقاءَ: مشکیزے میں دودھ بلونا۔

ودن: ا۔ وَدَنَ یَدِنُ وَدْناً الشیءَ: چیز کو چھوٹا کرنا، کم کرنا۔ کوٹنا۔ مودون: کوٹی ہوئی چیز۔ ـــ ہ بالعصا: کو لاٹھی سے مارنا۔ ـــ ودناً و وَدِنَ یَوْدَنُ وَدَناً ت المرأةُ: عورت کا کمزور جسم کے بچے جننا۔ وَدَّنَ الشیءَ: کو چھوٹا کرنا، کم کرنا۔ اَوْدَنَ الشیءَ: چیز کو گھٹانا، چھوٹا کرنا، حقیر کرنا۔ ـــ ت المرأةُ: عورت کا کمزور جسم کے بچے جننا۔ المُوْدَن: کمزور بچہ۔ المُوْدَن: چھوٹا، ناقص الخلقت۔ المَوْدُون م مَوْدُونَة: کمزور بچہ، کوتاہ گردن اور چھوٹے ہاتھوں والا، ناقص الخلقت، تنگ کندھوں والا۔

۲۔ وَدَنَ یَدِنُ وَدْناً و وِداناً الشیءَ: کو تر کرنا، بھگونا۔ ـــ الجلدَ: چمڑے کو نرم کرنے کے لئے مٹی کے نیچے دبانا۔ وَدَّنَ الشیءَ: چیز کو تر کرنا، نرم کرنا۔ تَوَدَّنَ الجلدُ: چمڑے کا نرم ہونا۔ اِتَّدَنَ الجلدَ: کھال کا بھگونا۔ ـــ الجلدُ: کھال کا بھیگنا۔ الأَوْدَن: نرم وملائم۔ الوَدِیْن: بھگویا ہوا۔

ودہ: ا۔ وَدَہَ یَدِہُ وَدْهاً فُلاناً عن الامر: کو سے ہٹانا، روکنا۔ اَوْدَہَ اِیْداهاً بالإبل: اونٹوں کو ڈانٹنا۔ ـــ فلاناً عن کذا: کو سے باز رکھنا۔ اِسْتَوْدَہَ الخصمُ: دشمن کا مغلوب ہونا، مطیع ہونا۔ ـــ تِ الابلُ: اونٹوں کا اکٹھا ہونا۔ ـــ الرجُلَ: کو ذلیل جاننا۔ ـــ الأمرُ: کام کا درست ہونا۔

۲۔ الوَدْهاء من النساء: خوبصورت گوری عورت۔

ودی: ا۔ وَدَی یَدِی وَدْیاً و دِیَةً القاتِلُ القتیلَ: قاتل کا مقتول کے وارث کو خون بہا دینا۔ اِتَّدَی اِتِّداءً: خون بہا لینا، اپنے مقتول کا انتقام نہ لینا (اصل میں اِوْتَدَی ہے)۔ اِسْتَوْدَی اِسْتِیداءً بحقه: کے حق کا اقرار کرنا۔ الدِّیَة (مص) جمع دِیَات: خون بہا۔ (اصل وَدْیٌ ت واو محذوف کے عوض ہے جیسے عِدۃ میں)۔

۲۔ وَدَی یَدِی وَدْیاً الشیءُ: بہنا۔ (وادی اس سے مشتق ہے کیونکہ اس میں پانی بہتا ہے۔ وَدَی کا امر کا صیغہ اس طرح پر ہے: دِدِیا دُوا دِی دِیا دِینَ۔) اَوْدَی اِیداءً: ہلاک ہونا صفت: مُودٍ۔ ـــ به الموتُ: موت کا کسی کو لیجانا۔ ـــ بالشیءِ: چیز کو لیجانا۔ الوَادِی (فا) جمع اَوْدِیَة و اَوادِیَة و اَوْداء (عام لوگ اس کی جمع وِدْیَان استعمال کرتے ہیں): پہاڑوں یا ٹیلوں کے درمیان سیلاب بہنے کی جگہ، طریقہ، مذہب۔ کہا جاتا ہے: هما من وادٍ واحدٍ: یہ دونوں ایک ہی معنی یا لفظ سے ہیں۔ سال بهم الوادی: وہ ہلاک ہو گئے۔ أنتَ فی وادٍ و نحنُ فی واد: مقاصد میں اختلاف پر یہ جملہ بولا جاتا ہے۔ الوَدَی: ہلاکت۔ الوَدِیّ واحد وَدِیَّة (ز): کھجور کے چھوٹے پودے۔ المُودِی (ح): شیر۔ (درندہ)۔

۳۔ وَدَی یَدِی وَدْیاً وَدِیَةً الأمرَ: کو نزدیک کرنا۔

۴۔ التَوْدِیَة جمع التَوادِی: پستہ قد آدمی، اونٹنی کے تھنوں پر باندھنے کی لکڑی۔

(ج) وَدَی یَدِی وَدْیاه: کو مقتول کا خون بہا دینا۔ اَوْدَی: مرنا، ہلاک ہونا۔ ـــ ب (موت کا) کو ہلاک کر دینا۔ ـــ ب: کو قتل کرنا، تباہ کرنا۔ اَوْدَی بحیاته: کی زندگی تباہ کر دینا۔ اَوْدَی بصحته: کی صحت برباد کرنا، کی قوت ختم کر دینا۔ دِیَة جمع دِیَات: خون بہا، جسمانی نقصان کا ہرجانہ۔ وادٍ جمع اَوْدِیَة و وِدْیان: وادی، دریائی وادی، دریا کا پیندا، گری گھاٹی، تنگ گھاٹی، دریا (اخباری) کالم: أسال اودیة من الحِبر: روشنائی کافی مقدار میں گرانا۔ نحن فی داد و انتم فی واد: ہم مختلف کیمپوں سے تعلق رکھتے ہیں، ہمارے رمیان ایک گہری خلیج ہے، ہم مختلف دنیاؤں میں کھڑے ہیں۔ حَوَّمَ به الفکرُ فی اَوْدِیةٍ شتّی: اس کے خیالات اسے دور لے گئے، وہ کوئی اور بات سوچ رہا تھا، وہ خیالات میں کھویا ہوا تھا، پراگندہ دماغ تھا۔ ذهب صیحةً فی واد: پکار کا رائیگاں جانا اور کسی کا نہ سننا۔ هَامَ فی وِدْیان: وہ بدحواس تھا، وہ اپنے آپ میں نہ تھا، وہ بلند تر میدانوں میں تیر رہا تھا۔ فی کلِّ وادٍ: ہر جگہ، ہر جانب۔ وادِی حَلْفا: (مصر کی سرحد پر شمالی سوڈان کا ایک شہر)۔

وذ: وَذْوَذَ الرجُلُ: جلدی کرنا۔ کہا جاتا ہے: مَرَّ الذئبُ یُوَذْوِذُ: بھیڑیا جلدی جلدی چلتے گزرا۔ رجُلٌ وَذْواذٌ: تیز چلنے والا امرد۔

وذأ: وَذَأَ یَذَأُ وَذْأً فلاناً: کو ڈانٹنا، حقیر سمجھنا، پر عیب لگانا۔ ـــ ت العینُ عن الشیءِ: آنکھ کا چیز سے چندھیا جانا۔ اِتَّذأ: جھڑکی برداشت کرنا۔ الوَذْء (مص): ناپسندیدہ بات۔ الوَذْأة: عیب، علت۔

وذح: ا- وَذَحَ یَذِحُ وَذْحاً: تیز چلنا- وَذِحَ یَوْذَحُ وَیَیْذَحُ وَذَحًا الرجُلُ: رانوں کے اندر کے حصوں کا جلا ہوا ہونا۔

۲- وَذِحَ یَوْذَحُ و یَیْذَحُ وَذَحاً تِ الشاۃُ: بکری کا رانوں پر خشک گوبر یا مینگنی لگی ہوئی ہونا- الوَذَحُ واحد وَذَحَۃ جمع وُذُح: بکری یا بھیڑ کی اون میں لگا ہوا خشک شدہ پیشاب یا مینگنیاں- الأوْذَحُ: لئیم، کمینہ۔

وذر: ا- وَذَرَ یَذِرُ وَذْراً ہ: کو کاٹنا- ــــ الجرحَ: زخم کو چیرنا- ــــ وَذَّرَ تَوْذِیراً الوَذْرَۃَ: گوشت کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کاٹنا- الوَذْرَۃ من اللحم جمع وَذْر و وَذَر: گوشت کا چھوٹا ٹکڑا- الوَذْرتان: دو ہونٹ- الوَذِرَۃ: پر گوشت بازو، بدبو والی عورت یا موٹے ہونٹوں والی عورت- الوُذَارَۃ: درزی کے کٹے ہوئے کپڑا کا ٹکڑا یا کانٹ چھانٹ۔

۲- وَذَرَ یَذَرُ وَذْراً الشیءَ: کو چھوڑنا (یہ معنی صرف مضارع و امر میں ہوں گے- آپ کہتے ہیں: ذَرْہُ: اسے چھوڑ دے یَذَرُہُ وہ اسے چھوڑتا ہے یا چھوڑے گا- اگر ماضی مراد ہو تو کہا جائے گا تَــرَکَ یا مصدر التَّرْک اور اسم الفاعل تارِک کہا جائے گا۔

وذع: وَذَعَ یَذَعُ وَذْعاً الماءُ: پانی بہنا- الوَاذِع (فا): چشمہ، چٹان پر بہنے والا پانی۔

وذف: وَذَفَ یَذِفُ وَذْفاً الشحمُ وغیرُہُ: چربی وغیرہ کا بہنا- ــــ وَذْفاً و وَذَفاناً و وَذَّفَ و تَوَذَّفَ: ناز و تکبر سے چلنا۔

وذل: ا- تَوَذَّلَ القومُ من الجزّار: لوگوں کا قصائی سے گوشت کا ٹکڑا لینا- الوَذَالَۃ: گوشت کا ٹکڑا جس کو قصاب تقسیم سے علیحدہ رکھ لے- الوَذِیلَۃ: کوہان یا دم کے گوشت کا ٹکڑا۔

۲- امرأۃٌ وَذِلَۃ و وَذَلَۃ: خوبصورت قد والی چست عورت- الوَذِیلَۃ جمع وَذِیل و وَذَائِل: چاندی کا پالش کیا ہوا یا عام ٹکڑا، آئینہ- ــــ من النساء: خوبصورت قد کی عورت۔

وذم: وَذِمَ یَوْذَمُ وَذَماً تِ الدلوُ: ڈول کا تسمہ ٹوٹنا- صفت: وَذِمَۃ- ــــ الوَذَمُ نفسُہُ: تسمہ ٹوٹنا- وَذَّمَ ہُ: کو کاٹنا- ــــ الکلبَ: کتے کی گردن میں تسمہ یا پٹا باندھنا- ــــ الدلوَ: ڈول کا تسمہ بنانا- ــــ الیمینَ: قسم اپنے پر واجب کرنا- ــــ علی الخمیسن: پچاس سے عمر زیادہ ہونا- اَوْذَمَ الدلوَ: ڈول میں تسمہ باندھنا یا اس کے لئے تسمہ بنانا- ــــ النذرَ: اپنے پر نذر واجب کرنا- ــــ علی الخمیسن: پچاس سے زیادہ ہونا- الوَذَمُ (مص) جمع وُذُوم و اَوْذَام و اَوْذُم و جج اَوَاذِم: بیشی، زیادتی، منہ- ــــ واحد: وَذَمَۃ: ڈول کا تسمہ- الوَذَمَۃ جمع وِذَام: آنتیں، اوجھ- امرأۃٌ وَذْماء: بانجھ عورت- فرسٌ وَذْماء: بانجھ گھوڑی- الوَذِیمَۃ جمع وَذَائِم: فی سبیل اللہ دیا جانے والا مال- وَذِیمۃُ الکلب: کتے کی گردن کا پٹہ۔

وذن: تَوَذَّنَ تَوَذُّناً ہُ: کو پھیر دینا، تبدیل کرنا- ــــ الشیءُ فلاناً: چیز کا کسی کو پسند آنا۔

وذی: وَذَی یَذِی وَذْیاً وجھَہُ: کے چہرہ کو ناخنوں سے نوچنا، چھیلنا- الوَذَاۃ: ایذا پانے کا باعث- الوَذِیَۃ: ایک بار، درد، بیماری، عیب، تھوڑا پانی۔

ور: ا- الوَرّ (ع ا): سرین- الوَرَّۃ: زمین کا گڑھا، سرین۔

۲- وَرْوَرَ النظرَ: نظر تیز کرنا- ــــ فی الکلام: جلدی بولنا- الوَرْوَار (ح): شہد کی مکھیاں کھانے والا پرندہ- چھوٹی ٹانگوں کالی اور لمبی چونچ کا ایک پرندہ جس کے سر کے بالائی حصہ پر سرخی اور گلے میں حلقہ ہوتا ہے، رنگ زردی مائل جبکہ سارا بدن نیلگوں مائل ہوتا اور دم میں دو لمبے پر ہوتے ہیں- الوَرْوَرِیّ: کمزور نظر والا- المُوَرْوِر (فا): گانے والا، چہچہانے والا (پرندہ)

ورأ: وَرَأَ یَرَأُ وَیَوْرَأُ وَرْءاً الشیءَ: کو ہٹانا، دور کرنا- ــــ من الطعام: کھانے سے شکم سیر ہونا- کہا جاتا ہے: ماوُرِئْتُ و ما اُوْرِئْتُ و ما وُرِّئْتُ بہ: میں نے اس کو نہیں جانا- تَوَرَّأَتْ علیہِ الارضُ: پر زمین کا گر کر برابر ہو جانا- الوَرَاء: پوتا، چوڑی چپٹی ہڈیوں کا موٹا اور جسیم- وَرَاءُ الإنسان: انسان کے پیچھے، (کبھی) آگے- مذکر و مونث- تصغیر وُرَیِّئَۃ و وُرَیِّئ (کہا جاتا ہے: ھُوَ وُرَیِّئَۃَ الحائط او وُرَیِّئَہُ: وہ دیوار کے ذرا پیچھے (آگے) ہے)- سِوَی: کے معنی میں بھی آتا ہے جیسے: ومن ابتغی وراءَ ذٰلکَ: جو شخص اس کے سوا طلب کرے۔

ورب: ا- وَرِبَ یَوْرَبُ وَرَباً العِرقُ: خراب ہونا صفت: وَرِب- وَرَّبَ الشیءَ فَاوْرَبَ: چیز کو ترچھا کرنا، موڑنا، خم کرنا، پھر اس کا ترچھا ہو جانا، مڑ جانا اور خم ہو جانا (عام زبان میں)- وَرَّبَ عن الشیءِ: کے بارے میں معارضات سے توریہ کرنا- وَارَبَ وِرَاباً و مُوَارَبَۃً الرجُلَ: کو فریب میں لانا، کو فریب دینا- الوَرْب جمع اَوْرَاب: جنگلی جانوروں کا بھٹ، جو ہے یا بچھو وغیرہ کے بل کا منہ- الوِرَاب: کجی، موڑ۔

۲- الوَرْب جمع اَوْرَاب: دو پسلیوں کا درمیانی حصہ، انگوٹھے اور شہادت کی انگلی کے درمیان کھلی ہوئی حالت میں- الوَرْب: عضو- الوَرْبَۃ: چوتڑ، کوکھ کا گڑھا۔

وَرَّبَ عن: کے بارے میں گول یا پہلو دار بات کرنا، مبہم بات کہنا- وَارَبَ ہُ: سے دورخی سے کام لینا، دھوکا کرنا، کو جل دینا، ٹھگ لینا- وَرْب جمع اَوْرَاب: ترچھا پن، خم، کجی، جھکاؤ، خم دار طرف، ڈھلوان، قطر، وتر، وتری، زاویہ قائمہ سے منحرف- ــــ بالوَرْب: آڑے طریقے سے، ترچھے راستہ سے، آڑا آڑا ترچھا ترچھا، طعن و طنز سے، چوٹ دے کر، ترچھا، ٹیڑھا، آڑا، وتر کی شکل، زاویۂ قائمہ سے منحرف، چوڑے رخ، قطع کرتا ہوا- وِرَاب: ترچھا پن، کجی، جھکاؤ- مُوَارَبَۃ: گول مول بات، ابہام، ہیر پھیر، لفظی ہیر پھیر، مبہم بات، ذو معنی لفظ یا جملہ- بدون مُوَارَبَۃٍ یا فی غیر مُوَارَبَۃ: واضح غیر مبہم طور یا یقینی طور پر- مُوَرُوب: ترچھا، جھکا ہوا، ڈھلوان، آڑا، منحرف از زاویۂ قائمہ، وتری، قاطع، جزوی طور پر کھلا ہوا، نیم وا، نیم باز (دروازہ)- مُوَارَب: نیم وا، نیم باز (دروازہ)

ورث: ا- وَرِثَ یَرِثُ وِرْثاً و وَرْثاً و اِرْثاً و اِرْثَۃً و رِثَۃً و تُرَاثاً فلاناً: کا وارث ہونا- کہا جاتا ہے: وَرِثَ المالَ و المجدَ عن فلان: اس کو فلاں سے مال اور شرافت ورثہ میں ملی- وَرَّثَ الرجُلَ مالاً: مال کو کی میراث قرار دینا- ــــ ہُ من فلان: کے مال کو کے لئے ورثہ میں چھوڑنا، مال کو کسی شخص کو میراث کے طور پر دینا- کو فلاں کا وارث بنانا- ــــ الرجُلُ فلاناً: کو اپنا وارث بنانا- اَوْرَثَ اِیْرَاثاً ہُ: کو وارث بنانا- ــــ فلاناً مالاً: مال کو فلاں کی میراث قرار دینا- مال کو کے لئے ورثہ میں چھوڑنا، کو مال میراث کے طور پر دینا- ــــ ہُ السَّقَمَ: کو بیماری میں مبتلا کرنا- ــــ ہُ الشیءَ: کو کا وارث بنانا- ــــ ہُ الحزنُ ھَمًّا: غم کا کے لئے پریشانی کا باعث ہونا- ــــ المطرُ النباتَ نعمۃً: بارش کا پودوں کے لئے باعث نعمت ہونا- ــــ ولدَہُ: اپنے بیٹے کو تنہا اپنا وارث بنانا- تَوَارَثَ القومُ: ایک دوسرے کا وارث ہونا- ــــ القومُ المالَ او المجدَ: بعض کا بعض سے مال یا شرافت کا وارث ہونا- کہا جاتا ہے: تَوَارَثُوا المجدَ کابراً عن کابِرٍ: انہوں نے اپنے باپ دادوں سے شرافت پائی- ــــ المجدُ متوارثٌ بینھم: شرافت انہیں ورثے میں ملی ہے- ھم فی ارثِ مجدٍ: وہ شرافت کے وارث ہیں- تَوَارَثَتْنِی الحوادثُ: حوادث مجھ پر پے در پے آ گئے- الوارث جمع

وَرَثَة و وُرَّاث (فا): وارث للإرث والورث و
الوِرَاثَة و التُراث (مصادر): میت کا ترکہ۔
المَوْرُوث (مفع): میراث چھوڑنے والا، ورثہ میں
حاصل کیا ہوا مال للمیراث: جمع مواریث: میت کا
ترکہ۔
۲ورَّثَ النار: آگ بھڑکانے کے لئے ہلانا۔
۳للوُرْث: تازہ چیز۔
ⓒ وَرِثَ یَرِثُ وِرْثًا و اِرْثًا و اِرْثَةً و وِرَاثَةً و رِثَةً و
تُراثًا ہ: کا وارث ہونا۔ ہ/من/عن/ہ: کو سے
ورثہ میں پانا وَرَّثَ ہ: کو وارث مقرر کرنا۔ ہ ہ:
کو کوئی چیز وصیت کے ذریعے منتقل کرنا، کے لئے کوئی
چیز چھوڑنا، کے لئے کوئی چیز ورثے میں چھوڑنا، کے
لئے کوئی ترکہ چھوڑنا، کو کوئی چیز میراث کے طور پر دینا،
کے حوالے کوئی چیز کرنا اَوْرَثَ بمعنی وَرَّثَ۔
نیز اَوْرَثَ ہ ہ: کے لئے کا سبب ہونا تَوَارَثَ ہ:
کا وارث ہونا، کو بطور وراثت رکھنا اِرْث: ورثہ پانا،
ورثہ، ترکہ، میراث، (موروثی) جائداد وِرْث: ورثہ
پانا، ترکہ، ورثہ، میراث وِرَاثَة: ورثہ پانا، ورثہ،
ترکہ، میراث۔ وِرَاثِیًّا منتقل ہو سکنا، موروثی، جدی،
انتقال، موروثیت وِرَاثی: موروثی، جدی الامراض
وِرَاثِیَّة: موروثی بیماریاں وَرِیث جمع وُرَثَاء:
وارث تُرَاث: ورثہ پانا، ورثہ، ترکہ، میراث مِیرَاث:
ترکہ، ورثہ، میراث، موروثی جائداد تَوَارُث: موروثی
انتقال، توارث وَارِث جمع وَرَثَة و وُرَّاث:
وارث مَوْرُوث: ورثہ میں پایا ہوا، روایتی، وراثتی،
خاندانی، موروثی مُوَرِّث و مُوْرِث: موصی،
وصیت چھوڑنے والا، وصیت کرنے والا، وصیت
کنندہ مُتَوَارَث: ورثہ میں پایا ہوا، خاندانی خصوصیات
کا حامل۔

ورخ: وَرِخَ یَوْرَخُ وَرَخًا العَجِینُ: گندھے ہوئے
آٹے کا پتلا ہونا اَوْرَخَ العَجِینَ: گندھے ہوئے
آٹے کو پتلا کرنا تَوَرَّخَ تَوَرُّخًا العَجِینُ:
گندھے ہوئے آٹے کا پتلا ہونا۔ وَاسْتَوْرَخَ
اِسْتِیرَاخَاتُ الارضُ: زمین کا تر ہونا مَکَانٌ
وَرِخ: گھنی گھاس والی جگہ الوَرِیخَة جمع
وَرَائِخ: تر زمین، گیلی زمین، پتلا گندھا ہوا آٹا اَرَّخَ
الکتابَ: خط پر تاریخ لکھنا۔ دیکھو مادہ "ارخ"۔

ورد: وَرَدَ یَرِدُ وُرُودًا الماءَ: پانی پر آنا یا پہنچنا۔
صفت وَارِد۔ الماءَ وغیرہ: پانی وغیرہ پر پہنچنا،
کے قریب جانا اسم المَوْرِد۔ الرجُلُ: حاضر ہونا۔
ـ ت الحُمّٰی: بخار کا باری سے آنا وَرَدَتْ البَلَدَ:
میں شہر میں وارد ہوا وَرَدَ عَلَیَّ کِتابٌ: میرے
پاس خط آیا وُرِدَ الرجُلُ: کو بخار آنا۔ علیہ
بفلان: کے پاس کسی کو لایا جانا وَارَدَ مُوَارَدَةً
الرجُلَ: کے پاس آنا۔ الشاعِرُ الشاعِرَ:
دوسرے شاعر کی نظم سے ملتی جلتی نظم بغیر اس کو دیکھنے یا
سننے کے کہنا اَوْرَدَ اِیرَادًا ہُ: کو گھاٹ پر لانا، کو پیش
کرنا، کو لانا لیراد البضائع: مال کی درآمد، اس
کے برعکس: برآمد کو اِصْدار کیا جاتا ہے۔ ہُ الماءَ: کو
پانی پر لانا لَوْرَدَ الکلامَ: کی تصریح کرنا۔
الشیءَ: کا ذکر کرنا۔ علیہ الخبرَ: سے خبر بیان
کرنا تَوَرَّدَ: پانی پر آنے کو کہنا۔ الماءَ: پانی پر
آنا۔ الخیلُ البلدةَ: شہر میں چھوٹے چھوٹے
دستوں میں داخل ہونا تَوَارَدَ القومُ اِلی المکان:
کسی جگہ ایک ایک کر کے حاضر ہونا۔ القومُ الماءَ:
پانی پر اکٹھے پہنچنا۔ الشاعِران: دو شاعروں کا بغیر
لئے یا سنے ہوئے لفظ و معنی میں اتفاق کرنا اِسْتَوْرَدَ
الماءَ: پانی پر آنا۔ ہُ: کو گھاٹ پر لانا۔
الضلالةَ: گمراہی میں مبتلا ہونا۔ فلانًا
الضلالةَ: کو گمراہی میں مبتلا کرنا۔ البضائع
(ن): مال کو دوسرے ملکوں سے درآمد کرنا الوَارِد:
دلیر، بہادر، جری، راستہ، لمبے لٹکے ہوئے بال وغیرہ۔
فلانٌ وارِدُ الأرنبة: فلاں لمبی ناک والا ہے، ہر لمبی
چیز کو وارد کہتے ہیں۔ جمع وَارِدُون و وُرَّاد و
وُرُود و وارِدَة (فا): پانی پر آنے والا، آنے والا،
پہنچنے والا الوارِدَة: الوارد کا مونث: راستہ، پگڈنڈی،
پانی پر آنے والے لوگ للوَارِدَات: کسٹم وغیرہ۔
(اس کے برعکس الصادرات) الوِرْد جمع وُرُد و
وِراد و اَوْراد (ح): شیر، بہادر، دلیر، جری۔
الوِرْد: پیاس، پانی کا حصہ، لایا ہوا پانی، پانی پر آنے
والے اونٹ یا لوگ، لشکر، پرندوں کا جھنڈ۔ جمع
اَوْرَاد: بخار، پانی وغیرہ پر آنا، قرآن حکیم کا وہ حصہ جو
ورد کے طور پر ہر رات پڑھا جائے المَوْرُود: تیز
چلنے والا اونٹ الوَرِید جمع اَوْرِدَة و وُرُد و
وُرُود (ع ا): گردن کی رگ، اس کو حبل الورید بھی
کہتے ہیں رَجُلٌ منتفخُ الوَرِید: غضبناک بد خلق
آدمی المَوْرِد جمع مَوَارِد: گھاٹ، پانی کی
طرف جانے کا راستہ المَوْرِدَة: پانی کی جگہ، پانی
کی طرف جانے کا راستہ، جائے ہلاکت۔
۲وَرَدَ یَرِدُ وُرُودَاتُ الشجرةُ: درخت کا پھول
نکالنا وَرَّدَ یُوَرِّدُ وُرُودَةً و اِیرَادًا الفرسُ: گھوڑے
کا زردی مائل سرخ ہونا وَرَّدَ الشجرُ: درخت کا
پھول نکالنا۔ ـتِ المرأةُ: عورت کا اپنے رخساروں
کو سرخ کرنا۔ الثوبَ: کپڑے کو گلابی رنگنا تَوَرَّدَ
الخدُّ: رخسار کا سرخ ہونا الوَرْد جمع وُرُد و
وِرَاد و اَوْرَاد (ن): زعفران۔ من الخیل:
زردی مائل سرخ رنگ کا گھوڑا۔ واحد وَرْدَة جمع
وُرُود: درخت کی کلی (ن): گلاب کا پودا وَرْدُ
ذُفْرَاء (ن): ایک قسم کا پودا المُوَرِّدَة: گھوڑے کا
سرخ رنگ الوَرْدِی م وَرْدِیَّة: گلابی رنگ کا الوَرْدِیَّة
(ن): ایک قسم کا پھولدار پودا۔ عند الکاثولیك:
ہر مہینے کے پہلے اتوار کو حضرت مریم کی خدمت میں
پیش کی جانے والی عبادت المُوَرِّدِیَّات: گلاب
سیب، خوبانی، بہی وغیرہ کے نباتات، پودوں اور
درختوں پر مشتمل ایک قسم بنتُ وَرْدَان جمع
بنات وردان (ح): ایک قسم کا بدبودار کیڑا المُوَرَّد
(مفع): گلابی، سرخ۔ کہا جاتا ہے جمع مُوَرَّدَ
القَذال: وہ گدی پر تھپڑ کھا کر لوٹا۔ جو طمانچوں سے
سرخ ہو گئی تھی۔
۳الوَرْدِیان: حارس، چوکیدار۔
ⓒ وَرَدَ یَرِدُ وُرُودًا: آنا، پہنچنا، ظاہر ہونا، پایا جانا۔
فی: (کتاب، خط وغیرہ میں) کہا جانا، مذکور ہونا
اِلی/ ہ: (کسی جگہ) پہنچنا، آنا۔ علی: (خط،
روپیہ پیسہ وغیرہ) کو ملنا؛ کے ہاتھ آنا وَرَّدَ ہ ب:
کسی چیز کو کسی چیز یا شخص کے پاس پہنچانا۔ ہ: کو
درآمد کرنا۔ ہ ب: کوئی چیز کسی کو مہیا کرنا، فراہم
کرنا، کو کھلانا، کو میں جمع کرانا، کو میں ادا کرنا اَوْرَدَ
ہ/ہ: کو بنانا، رکھنا۔ ہ/علی: کے پاس آنا۔
ہ/ہ علی/الی: کو کے پاس لانا، لیجانا۔ ہ الی:
کو کسی جگہ منتقل کرنا۔ ہ: کو درآمد کرنا۔ ہ: کو جمع
کرانا، ادا کرنا۔ ہ: کو پیش کرنا، کو فراہم کرنا، مہیا
کرنا۔ ہ: کا ذکر کرنا، کو بیان کرنا، کی تربیت کرنا، کا
حوالہ دینا۔ ہ ب: اپنی گفتگو میں بات کاٹنا، قطع
کلام کرنا، کا تعارف کرانا، کا اتفاقیہ ذکر کرنا، کی طرف
اشارہ کرنا تَوَارَدَ: لگا تار آنا، پہنچنا، کے بعد دیگر
آنا، ایک دوسرے کے بعد آنا، مسلسل ہونا، پے در پے
ہونا، متواتر ہونا، (خبروں مراسلوں وغیرہ) کا آنا
(خیالات وغیرہ کا) منطبق ہونا، ٹھیک بیٹھنا، اتفاقاً
یکساں، وہی، ہو بہو، بالکل ویسا یا ویسا ہی ہونا۔
اِسْتَوْرَدَ ہ من: کی طرف سے فراہم کردہ چیز رکھنا،
کو سے خریدنا، لینا، کو سے درآمد کرنا مَوْرِد: پانی لینے
کی جگہ، جانوروں کا پانی پر آنا۔ جمع اَوْرَاد: (پنجگانہ
نماز کے علاوہ) دن یا رات مخصوص وقت جو ذاتی

عبادت کے لئے وقف ہو۔ الوِردُ الذی طالما التسبیح بہ یا الورد الذی یُتلٰی فی الغدُوّ و الآصال: ہمیشہ وہی پرانا قصہ۔ جنتُ وردانَ جمع بناتُ وَرْدان: کوکروچ، تل چٹا۔ وَرِید جمع أوْرِدَة و وُرُد و وُرُود: رگ، رگِ گردن۔ حبلُ الورید: رگِ گردن۔ وُرُود: آنا، پہنچنا، آمد، ظہور۔ مَورِد جمع مَوارِد: آنے یا پہنچنے کی جگہ، منزل مقصود، پانی تک رسائی، پانی پینے پلانے کی جگہ، چشمہ، کنواں، ذریعہ، جس سے رجوع کیا جائے، مصلحت، چارہ کار، ابتداء کی جگہ، اصل مقام، آمدنی کا ذریعہ، آمدنی، سپلائی، درآمد۔ مواردُ الدولة: حکومت کے مالیہ محاصل۔ مواردُ الزیت: تیل کے کنویں۔ مواردُ المعیشة: فوڈ سپلائی لائنز (food suply lines)۔ مَورِدَة: پانی پینے یا پلانے کی جگہ، اترنے کی جگہ، گھاٹ، جہازوں سے مال اتارنے چڑھانے کا گھاٹ، لکڑی یا پتھر کا ساحلی چبوترہ، مال گودی۔ تَورِید جمع توریدات: فراہم کرنا، بہم رسانی، خوراک، درآمد کرنا، درآمد، سپلائی، دانہ، گھاس، چارہ، دودھ، راتب خوراک۔ توریدُ البضائع: سامان کی بہم رسانی۔ إیراد: حجت، دلیل، نظیر کا اظہار، حتمی بیان۔ إدّعاء پیش کرنا، ذکر کرنا، حوالہ دینا، حوالہ، اقتباس، قول۔ جمع إیرادات: درآمد کرنا، درآمد، بہم رسانی، مالیہ، آمدنی، منافع، نفع، محاصل، وصولی، پیداوار۔ تَوارُد: پے درپے آمد، خیالات کی اتفاقیہ یکسانیت یا کامل مطابقت۔ استیراد: درآمد کرنا، درآمد، درآمدات۔ وارِد جمع وُرّاد: آنے والا، پہنچنے والا، پایا ہوا، مذکور، نووارد، آمد۔ جمع واردات: درآمدات وصولیاں، منافع آمدنی۔ واردات و صادرات: درآمدات و برآمدات۔ مُوَرِّد: بہم رساں، ٹھیکیدار۔ مُستَورِد: درآمد کنندہ۔ مُستَورَدات: درآمد شدہ چیزیں، سامان، درآمدات۔ وَرَّدَ: درخت کا پھولنا، پھلنا، بہار پر آنا، شگوفوں سے بھرنا، پھولوں سے لدنا۔ ہ: پر سرخی لگانا، گلگونہ لگانا، کا بناؤ سنگار کرنا، کو سرخ رنگنا۔ تَوَرَّدَ: سرخ ہونا یا ہوجانا، گلابی رنگ کا ہونا، (رخسار کا) سرخ ہو جانا، رخسار پر سرخی دوڑ جانا، رخسار کا تمتمانا۔ اِوْرادَ: بمعنی تَوَرَّدَ۔

وَرْد (اسم جمع واحد وَرْدَة) جمع وُرُود: گلاب کا پھول، شگوفے، پھول، کلی، لال سرخی، گال کی سرخی۔ وَرْدَة: گلاب (کا پھول)، سجاوٹی گلاب، طرۃ، گلاب کی جھاڑی، واشل، پستن کا باندھنے کا چھلا۔ وَرْدِی: گلابی، گلابی رنگ کا۔ وَرْدِیَة: تختہ گل، گلستان۔

وَرْدَة: سرخی مائل رنگ۔ مُوَرَّد: گلابی، سرخ۔ مُوَرِّد: گلابی۔

ورس: وَرَسَ - وُرُوساً النبتُ: نباتات کا سبز ہونا۔ وَرِسَ یَورَسُ وَرَساً الصخرُ: چٹان کا کائی سے ہری اور پھسلن والی ہونا۔ وَرَّسَ الثوبَ: کپڑے کو ورس میں رنگنا۔ أورَسَ الشجرُ: درخت کا پتوں والا ہونا۔ — المکانُ: جگہ کا ورس والی ہونا۔ الوارِسُ من الثیاب: سرخ کپڑا۔ وارِسُ الحُمرة: سخت سرخ۔ الوَرْس (ن): ایک قسم کی گھاس جو رنگائی کے کام آتی ہے۔ اور اس سے زعفران بنائی جاتی ہے۔ الوَرِس من الثیاب: سرخ کپڑا۔ الوَرْسِی و الوَرِیس و المُوَرَّس: ورس سے رنگا ہوا۔ جبال الأوراس: مشرقی الجیریا میں اوراس پہاڑ۔

ورش: وَرَشَ یَرِشُ وَرْشاً و وُرُوشاً: لالچ کرنا اور رذیل کاموں کے پیچھے لگنا۔ — شیئاً من الطعام: کوئی کھانا حرص سے کھانا۔ — ہ بفلان: کو کے ذریعے بھڑکانا۔ — علی القوم: بغیر بلائے کھانے والوں کے پاس پہنچنا۔ کہا جاتا ہے لا تَرِشْ عَلَیَّ: میری بات نہ کاٹو۔ وَرَّشَ تَوریشاً بین القوم: لوگوں کو بھڑکانا۔ أرَّشَ تاریشاً بھی کہا جاتا ہے۔ الوَرْش (مص): دودھ سے تیار کیا ہوا کھانا۔ الوَرَش: پیٹ کا درد۔ الوَرْشَة (ب): ورکشاپ۔ الوَرَشان م وَرَشانة جمع وِرشان و وَراشین (ح): قمری۔

۲ وَرُشَ یَورُشُ وَرْشاً: چست چالاک اور خوش طبع ہونا۔ صفت وَرِش م وَرِشة جمع وَرِشات۔ ولدٌ وَرِشٌ: نچلا نہ بیٹھنے والا لڑکا (عام زبان میں)۔

۳ وَرَشَ یَرِشُ وَرْشاً علی: کے منصوبوں میں مداخلت کرنا، اپنے آپ کو کسی پر ٹھونسنا۔ وَرَّشَ: امن خراب کرنا، تباہ کرنا، مصیبت کھڑی کرنا۔ وَرِش: خوش طبع، چست، پھرتیلا، ہر وقت کام میں لگا رہنے والا، بے تاب، بے قرار۔ وارِش: سر پر سوار ہونے والا، خواہ مخواہ دخل دینے والا، ناخواندہ مہمان، طفیلی۔ وَرْشَة جمع وَرْشات و وِرَش: ورکشاپ۔ ورشة الاصلاح: سروس اسٹیشن۔ وَرْشة غسیل: دھوبی گھاٹ۔

ورص: وَرَصَ یَرِصُ ورصاً و وَرَّصَ و أورَصَتِ الدجاجةُ: مرغی کا انڈے دینا۔ وَرَص جمع أوراص: پاخانہ۔

ورض: وَرَّضَ: چراگاہ تلاش کرنا۔

ورط: وَرَّطَہ: کو مشکل میں ڈالنا، ایسی پریشانی میں ڈالنا جس سے نکلنا جانکاہ ہو۔ — إبِلَہ فی إبلٍ أخری: اپنے اونٹوں کو دوسرے اونٹوں میں چھپانا۔ وارَطَ وِراطاً و مُوارَطَة: کو دھوکا دینا۔ أورَطَہ: کو مشکل میں ڈالنا۔ — الشیءَ: کو چھپانا۔ تَوَرَّطَت الماشیةُ: مویشی کا کیچڑ والی زمین یا کسی جگہ میں پھنسنا۔ — الرجلُ: مشکل یا پریشانی میں پھنسنا یا پڑنا، ہلاک ہونا۔ اِستَورَطَ: ہلاک ہونا۔ — فی أمرٍ: ناقابل خلاصی مشکل میں پھنسنا۔ کہا جاتا ہے اِستَورَطَ فی حبالتی: وہ میرے جال میں پھنس گیا۔ الوَرْطة جمع وَرَطات و وِراط: کیچڑ، سخت کیچڑ، بے راستہ پست زمین یا میدان، کنواں، تنگ گڑھا، ہلاکت، ہر مشکل کام جس سے خلاصی مشکل ہو۔ الوِراط: دھوکہ، فریب۔

۲ الوَرْطة جمع وَرَطات و وِراط: دُبر۔

۳ وَرَّطَ و أورَطَ ہ فی: کو (مشکلات) میں الجھانا، پھنسانا، مبتلا کرنا، کو ناگوار صورت حال میں ڈالنا، کو بری پریشانی میں مبتلا کرنا۔ تَوَرَّطَ: مشکلات میں پھنسنا، مصیبت میں پڑنا۔ — فی: میں پھنسنا، الجھنا، مبتلا ہونا۔ اِستَورَطَ فی: میں الجھ جانا، پھنسنا، مبتلا ہونا۔ وَرْطَة جمع وَرَطات و وِراط: مشکل یا تشویشناک صورت حال، مشکل، پریشانی، دہری مشکل، برا حال، بری حالت، ناگوار صورت حال، خطرناک صورت، تکلیف دہ حالت، مشکل، پریشانی، بند ہونا، گڑبڑ، بری پریشانی، الجھاؤ۔ تَوَرُّط فی: میں الجھنا، پھنسنا۔ مَورُوط: بری حالت میں، بری پریشانی میں، بری مشکل میں، اور بری مشکل میں، خطرناک صورت میں۔ مُوَرَّط: بمعنی مَورُوط۔

ورع: وَرِعَ یَرِعُ وَرَعاً و وَرْعاً و وُرُوعاً و وُرُوعاً: گناہ سے دور رہنا، شبہات اور گناہوں سے باز رہنا۔ صفت وَرِع۔ — وَرُعَة و وَراعَة و وُرْعَة و وَراعاً و وُرُوعاً و وُرْعاً و وُرُعاً: کمزور ہونا، بزدل ہونا، حقیر ہونا۔ وَرِعَ یَرِعُ وَراعَة عن کذا: سے رکنا، باز رہنا۔ — یَرِعُ و یَورَعُ وَرَعاً و وَرْعاً و وُرُوعاً و وُرُوعاً: گناہ سے دور ہونا، شبہات اور معاصی سے رکنا۔ صفت وَرِع۔ وَرُعَ یَورُعُ وَرْعَة و وَراعَة و وُرْعَة و وَراعاً و وُرُوعاً و وُرْعاً و وُرُعاً: کمزور ہونا، بزدل ہونا، حقیر ہونا۔ وَرُعَ وَرَعاً و وَرْعاً و وُرُوعاً و وُرُوعاً: گناہ سے دور ہونا، شبہات و معاصی سے رکنا، باز رہنا۔ صفت وَرِع۔ وَرُعَ وَراعَة و وُرْعاً و وُرُوعاً: معمولی مال والا ہونا۔ وَرَّعَ الفرسَ: گھوڑے کو لگام سے روکنا۔ — الإبلَ عن الماء: اونٹوں کو پانی پر

سے واپس لانا۔ و اَوْرَعَ فلاناً عن کذا: کو سے روکنا۔ بینهما: کے مابین آڑ بننا۔ کہا جاتا ہے: ما وَرَّعَ ان فعل کذا و کذا: اس نے اس بات کو نہیں جھٹلایا کہ اس نے ایسا ویسا کیا۔ تَوَرَّعَ من او عن کذا: سے بچنا۔ الرِعة و الرِيْعة: معاصی و شبہات سے اجتناب، پرہیز۔ الوَرَع (مص): معاصی اور شبہات سے پرہیز۔ —— جمع اَوْراع: تقوی، پرہیزگاری۔ رَجُلٌ وَرَعٌ: بزدل کمزور جس کے پاس کوئی قابلیت نہ ہو۔ الوَرِع: پرہیزگار۔ الوَرِيع: روکنے والا۔

۲۔ وَارَعَ مُوَارَعَةً: سے بات چیت کرنا، مشورہ کرنا۔

۳۔ الرِعَة: حالت۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ حسنُ الرِعَة او سیئُ الرِعَة: فلاں شخص اچھی یا بری حالت میں ہے۔

ت وَرِعَ يَرِعُ وَرَعاً و وَرُعَ وَرَاعَةً: دین دار، خدا ترس، پارسا یا متقی ہونا۔ تَوَرَّعَ عن: سے رکنا، کے بارے میں محتاط ہونا، ہچکچانا، تذبذب میں پڑنا، متامل ہونا، تامل کرنا۔ —— من/عن: سے باز رہنا، احتراز کرنا، پرہیز کرنا، اجتناب کرنا، محترز رہنا۔ وَرَع: خدا ترسی، پارسائی، تقوی، زہد و اتقا، احتیاط، چوکسی، بزدلی، شرم، حیا، ضبط، کم آمیزی۔ وَرِع: خدا ترس، پارسا، متقی، پرہیزگار، دیندار، محتاط، کم آمیز، کم گو۔

ورف: ا۔ وَرَفَ يَرِفُ وَرْفاً و وَرِيفاً و وُرُوفاً و رِفَةً الظِلّ: سایہ کا دراز و فراخ ہونا۔ —— النباتُ: نباتات کا سرسبز و شاداب ہونا اور لہلہانا صفت: وَارِف۔ وَرَّفَ النباتَ الناضرَ: تر نباتات کو چوسنا۔ —— و اَوْرَفَ الظلُّ: سایہ کا دراز و فراخ ہونا۔ الرِفَة (مص): سرسبز نباتات۔ الرُفَة: بھوسہ۔ الوَرْف (مص): جگر کے پتلے کنارے۔ وَرْفُ الشجرِ و وَرْفُهُ: درخت کا لہلہانا، درخت کی خوشنمائی۔

۲۔ وَرَّفَ الارضَ: زمین کو تقسیم کرنا۔

ت وَرَفَ يَرِفُ وَرْفاً و وَرِيفاً و وُرُوفاً: (سایہ کا) پھیلنا، لمبا ہونا، (پودے کی) کونپل پھوٹنا، پودے کا سبز ہونا، سرسبز ہونا، ہرا بھرا ہونا، پھولنا، پھلنا، بہار پر آنا۔ وَرَّفَ و اَوْرَفَ: سایہ کا پھیلنا، لمبا ہونا۔ وَارِف: پھیلا ہوا، دراز (سایہ)، سبز، سرسبز ہرا بھرا، بہار پر آیا ہوا، پھولا پھلا۔

ورق: اَوْرَقَ يَرِقُ وَرْقاً الشجرُ: درخت کا پتے دار ہونا۔ —— الشجرَ: درخت کے پتے اُتارنا۔ وَرَّقَ الشجرُ: درخت کا پتے دار ہونا۔ —— الشجرَ: درخت کے پتے اتارنا۔ اَوْرَقَ الشجرُ: درخت کا پتے دار ہونا۔ —— الرجُلُ: بہت مال دار ہونا۔ —— الطالبُ: اپنا مطلوب نہ پانا۔ —— الصائِدُ: شکاری کو شکار نہ ملنا۔ —— الغازی: مال غنیمت سے محروم ہونا، مال غنیمت پانا (ضد)۔ تَوَرَّقَ الظبيُ: ہرن کا پتے کھانا۔ اِيراقٌ و اوراقٌ يُوَرِّقُ ايريقاً العنبُ: انگور کا رنگ پکڑنا۔ صفت: مُورَاق۔ الوَارِق و الوَرِيق من الشجر: پتے دار درخت، بہت پتوں والا درخت، خوبصورت پتوں والا درخت۔ شجرة وَارِقة و وَرِيقة: بہت خوبصورت و سبز پتوں والا درخت۔ الرِقَة: نصی گھاس کی ابتدائی سرسبزی، گرمی کے موسم کی بارش کے بعد سرسبز زمین۔ —— جمع رِقُون: درہموں کے سکے۔ الوَرْق و الوِرْق و الوَرِق جمع اَوْرَاق و وِرَاق: روپیہ پیسہ (سکے کی شکل میں)۔ الوَرَق: ہر زندہ حیوان، (روپیہ پیسہ کی شکل میں) مویشی زمین پر پڑے ہوئے خون وغیرہ کا گول ٹکڑا۔ وَرَقُ الکتاب: کتاب کا ورق۔ واحد وَرَقة جمع وَرَقات۔ وَرَقُ الشباب: جوانی کی شادابی۔ وَرَق: خوبصورتی، چمک دمک، آب و تاب اور خوش قامتی سے استعارہ کے طور پر بھی آتا ہے۔ الوَرَقَة (ز): پتہ (درخت نباتات کا) —— عند المکلّسین: کوٹ (coating) پلستر (اس سے فعل بنا کر کہتے ہیں: وَرَّقَ الحائطَ: اس نے دیوار پر پلستر کیا، کہگل کیا)۔ الوَرِق: درہموں کے سکے، روپیہ پیسہ۔ جمع اوراق و وِرَاق۔ —— من الشجر: پتے دار درخت، بہت پتوں والا درخت، خوبصورت پتوں والا درخت۔ شجرةٌ وَرِقَة: بہت سبز اور خوبصورت پتوں والا درخت۔ الوَرَقَة فی القوس: کمان کا نقص۔ الوِرَاق: گھاس سے زمین کی سرسبزی۔ الوِرَاق: پتوں کے نکلنے کا وقت۔ الوِرَاقَة: کاغذ سازی کا پیشہ۔ الوَرَّاق: کاغذ والا، کاغذ بیچنے والا، کاغذ بنانے والا، کاتب، بہت روپے پیسے والا۔ کہا جاتا ہے: التجارةُ مُوْرِقَةٌ للمال: تجارت دولت مند بنانے والی چیز ہے۔ المُوَرِّق (فا): کاغذی کاغذ والا، کاغذ بنانے والا (ب): پلستر کرنے والا، سفیدی کرنے والا۔

۲۔ الوُرْقَة: مٹیالا رنگ۔ الاَوْرَق م وَرْقاء جمع وُرْق: خاکستری رنگ کا، راکھ کا۔ عامٌ اَوْرَقُ: خشکی کا سال۔ زمانٌ اَوْرَقُ: قحط کا زمانہ۔ الوَرْقاء جمع وَرَاقٍ و وَرَاقَی: اورق کا مؤنث: فاختہ (ن): ایک چوڑے گول نرم پتوں والا درخت۔ (ح): مادہ بھیڑیا۔

ت وَرَّقَ: پتے نکلنا، پھوٹنا، سوئے نکلنا، شاخیں نکالنا۔ ——

۵: (کتاب کے) ورق پلٹنا، (دیواروں پر) آرائشی کاغذ لگانا۔ اَوْرَقَ: پتے نکلنا، پھوٹنا، سوئے نکلنا، شاخیں نکالنا (درخت پودوں کا)۔ وَرَق: اسم جمع واحد وَرَقة جمع اَوْرَاق: پتے، کاغذ، نوٹ، زر کاغذ، بنک نوٹ، پتلی چادر کی دھات، تہہ بتہہ دھات۔ ورق تمغة: سٹامپ یا ٹکٹ لگا کاغذ۔ ورق الرسم: ڈرائنگ کا کاغذ۔ ورق مُزَرْکَش: دیواری کاغذ، دیواری پردے۔ ورق السُنْفرة: ریگمال۔ ورق الشاهدة: کاربن پیپر۔ ورق مَطْبُوع: سٹام، مہر یا ٹکٹ لگا کاغذ۔ ورق عادِم: ردی کاغذ۔ ورق مُقَوّی: کارڈ بورڈ، دفتی گتا۔ ورق الکتابة: لکھنے کا کاغذ۔ ورق اللعب: تاش کے پتے۔ ورق اللَفّ: لپیٹنے کا کاغذ۔ ورق نَشّاش یا نَشّاف: بلاٹنگ پیپر۔ ورق نقدی: نوٹ، زرکاغذی۔ ورق الیانصیب: لاٹری ٹکٹ۔ اوراق الأشغال: تجارتی کاغذات۔ اوراق الاعتماد: کاغذات نمائندگی، مراسلہ تعارف تصدیق نامہ (credentials)۔ اوراق الحکومة: حکومتی بونڈز۔ اوراق القضیة: عدالتی ریکارڈ۔ اوراق مالیه: نوٹ، زرکاغذی۔ اوراق نقدیة و ورق النقد: بنک نوٹ، نوٹ، زر کاغذی۔ حِبرٌ علی ورق: کاغذ پر صرف سیاہی، بے نتیجہ (معاہدہ وغیرہ)۔ طرح الاوراق علی المائدة: کارڈ میز پر رکھنا، اپنے منصوبے ظاہر کرنا۔ وَرَقَة: پتہ، پتی، کاغذ کا تختہ سلپ، نوٹ، کارڈ، ٹکٹ، دستاویز، ریکارڈ، کاغذ، دھات کی پتلی چادر۔ ورقة البرید: پوسٹ کارڈ۔ ورق البنک: بینک نوٹ۔ ورقة مدموغة: سٹامپ لگا کاغذ۔ ورقة لعب: تاش کا پتہ۔ ورقة مالیه: بینک نوٹ، بونڈ، سیکورٹی۔ ورقةُ الاتّهام: فرد جرم۔ نقود ورقیة: نوٹ، زر کاغذی۔ وَرِق: پتے دار، سبز ہرا بھرا، بہار پر آیا ہوا۔ وَرّاق: کاغذ بنانے والا، سٹیشنر (stationer) سامانِ کتابت بیچنے والا)، ردی فروش، نقل نویس۔ وِرَاقة: کاغذ سازی، سٹیشنری کا کاروبار، سامان کتابت بیچنے والے کا پیشہ۔ مُوَرِّق: سامان کتابت بیچنے والا۔ وارِق بمعنی وَرِق۔ مُورِق: پتے دار۔

ورك: اوَرَكَ يَرِكُ وَرْکاً: سرین پر سہارا لینا۔ —— الرجُلَ: کے سرین پر مارنا۔ —— الشیءَ: کو سرین کے مقابل کرنا۔ —— وُرُوکاً: ایک پہلو پر ٹیک لگانا، زمین پر سرین رکھ کر لیٹنا۔ —— الراکبُ: اترنے یا آرام لینے کے لئے سرین کو موڑنا۔ —— بالمکان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ وَرِكَ يَوْرَكُ وَرَکاً الوِرْكُ:

کولہے کا بڑا ہونا۔ وَرَّكَ الحبلَ او الرَحْلَ: رسّی یا کاٹھی کو سرین کے مقابل کرنا۔ ـ الراكبُ: دوزانو بیٹھنے والے کی طرح ٹانگوں کو موڑنا اور سرین کو کاٹھی پر رکھنا۔ تَوَرَّكَ: سرین پر سہارا لینا۔ ـ الشيءَ: چیز کو سرین پر رکھنا۔ ـ الراكبُ: اترنے یا آرام کرنے کے لئے سوار کا اپنی ٹانگوں کو موڑنا۔ ـ بالمكان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ ـ عن الأمر: میں دیر کرنا۔ ـ لِلرَجُلِ: کی ٹانگوں کو باندھنا۔ کہا جاتا ہے: تَوَرَّكَ لَهُ فَصَرَعَهُ: اس نے اس کی ٹانگوں کو باندھ کر زمین پر پٹک دیا۔ تَوَارَكَ: سرین پر سہارا لینا۔ الوَرْك والوَرِك (مؤنث) جمع اَوْرَاك: سرین، چوتڑ۔ کہا جاتا ہے: قعد الملاحُ على وَرِك السفينة: ملاح کشتی کے پچھلے حصہ پر بیٹھا۔ هُم عَلَّى وَرْكٌ واحدٌ: وہ میرے خلاف اکٹھے ہو گئے۔ الوَرْك: کمان کا کنارہ یا تانت باندھنے کی جگہ۔ ـ (مؤنث) جمع اَوْرَاك (ع ا): سرین، چوتڑ۔ الوارك و الوِرَاك جمع وُرُك و المَوْرِك و المَوْرِكة من الرَحْلِ: کجاوہ کا وہ حصہ جس پر سوار تھک کر پاؤں رکھتا ہے۔ الوَرْكَى: خبر کی اصلیت۔ کہا جاتا ہے: ان عنده لَوَرْكَى الخَبر: یقیناً اس کے پاس خبر کی اصلیت ہے۔ الأَوْرَك م وَرْكَاء جمع وُرْك: بڑے سرین والا۔ المِوْرَك: کجاوہ کا اگلا حصہ۔ المِوْرَكة: کجاوہ کا اگلا حصہ، وہ گدی جیسی چیز جس کو سوار اپنے سرین کے نیچے رکھتا ہے۔

۲۔ وَرَكَ يَرِكُ وُرُوكًا على الامر: پر قادر ہونا۔ وَرَّكَ على الامر: پر قادر ہونا۔ ـ الشيءَ: کو واجب کرنا۔ ـ الذَنْب عليه: پر گناہ کا الزام لگانا۔ ـ اليمينَ: قسم میں قسم کھلانے والے کے خلاف نیت کرنا۔ وَارَكَ مُوَارَكةً الجبلَ: پہاڑ سے گزرنا۔ تَوَرَّكَ على الأمر: پر قادر ہونا۔ المُوَرَّك (مفع): کہا جاتا ہے: انه لمُوَرَّكٌ في هذا الامر: وہ اس معاملہ میں بے قصور ہے۔

○ وَرْك، وِرْك، وَرِك (مؤنث) جمع اَوْرَاك: کولہا، پٹھا، ران، جانگھ۔

ورل: الوَرَل مؤنث وَرَلة جمع وِرْلان و اَوْرَال و اَرْؤُل (ح) گوہ کے مانند ایک جانور۔

○ وَرَل جمع وِرلان و اورال: ایک قسم کی آبی چھپکلی جو مگرمچھ کے آنے کی اطلاع دیتی ہے۔

ورم: وَرِمَ يَرِمُ وَرَمًا و تَوَرَّمَ الجلدُ: جلد کا سوجنا صفت: وَارِم۔ ـ انفُ فلان: غضبناک ہونا۔ ـ النبتُ: نباتات کا دراز اور موٹا ہونا۔ وَرَّمَ الجلدَ: جلد کو متورم کرنا۔ ـ انفَ فلان: کو غضبناک کرنا۔ ـ بأنفه: تکبر کرنا۔ اَوْرَمَ اِيرامًا فلانًا و بفلان: کو غضبناک کرنے والی باتیں سنانا۔ کہا جاتا ہے: فَعَلَ بهِ ما اَوْرَمَهُ: اس نے اسے ناراض کر کے غضبناک کیا۔ الوَرَم (مص) جمع اَوْرَام: سوجن۔ الأَوْرَم: لوگ یا بہت لوگ۔ کہا جاتا ہے: ما اَدْرِي اي الأَوْرَم هو: میں نہیں جانتا وہ کون ہے۔ المَوْرِم: مسوڑھا۔ المُوَرَّم (مفع): قوی ہیکل آدمی۔

○ وَرَم جمع اَوْرَام: سوجن، ورم، آماس، گومڑا، سخت ابھار، گلٹی، دنبل۔ في انفِهِ ورم: وہ مغرور ہے، متکبر ہے، خود پسند ہے۔ تَوَرُّم: سوجن، ابھار۔ وارِم: سوجا ہوا۔ مُوَرَّم: سوجا ہوا متورم۔

ورن: ۱۔ وَارَنَ مُوَارَنَةً هُ: کے آمنے سامنے ہونا، مقابل ہونا۔ تَوَرَّنَ: بہت تیل ملنا، نازونعم میں پلنا۔

۲۔ الوَرَنْك (ح): ایک قسم کی مچھلی۔

○ وَرَن: ایک قسم کی آبی چھپکلی جو مگرمچھ کے آنے کی اطلاع دیتی ہے۔

○ وَرْنَشَ هُ: پروارنش کرنا (فرنیچر وغیرہ) پر سنہری پالش لگانا، جاپان وارنش کرنا۔ وَرْنِيش: وارنش، سنہری پالش، جاپانی روغن، بوٹ پالش۔ وَرْنِيش الأَرضية: فرش پر لگانے والی موم۔

ورہ: وَرِهَ يَوْرَهُ وَرَهًا: بے وقوف ہونا، صفت: اَوْرَه م وَرْهَاء۔ ـ تِ الريحُ: ہوا کا بہت چلنا۔ وَرِهَ يَرِهُ وَرَهَاتِ المرأةُ: عورت کا چربی دار ہونا صفت: وَرِهَة۔ تَوَرَّهَ فلانٌ في عمل هذا الشيء: کو مہارت سے نہ کرنا۔ الوارِهُ: کشادہ، فراخ۔ الوَرِهُ من السحاب: بہت بارش برسانے والا بادل۔

○ وِرْوَار: شہد کی مکھیاں کھانے والا جانور۔ وَرْوَار۔

○ اَوْرَه مونث وَرْهاء: بے وقوف، گونگا، بے زبان، خوف زدہ، ستم رسیدہ، گستاخ، شوخ، ڈھیٹ، بے شرم، بے حیا۔

وری: ۱۔ وَرَى يَرِى وَرْيًا الرجُلَ: کے پھیپھڑے پر مارنا۔ القيحُ جوفَهُ: پیپ کا کے شکم کو خراب کرنا، گلانا، اسم: الوَرَى۔ وُرِيَ الرجُلُ: کے پھیپھڑے میں پیپ پڑنا، صفت: مَوْرُوٌّ و مَوْرِيٌّ۔ الوَرْيُ (مص): پیٹ کی پیپ یا پھیپھڑوں کی نالی کا زخم۔ الوَرَى: وَرْي کا اسم۔

۲۔ وَرَى يَرِى وَرْيًا و رِيَةً ت النارُ: آگ کا جلنا۔ ـ و وَرَى يَرِى وَرْيًا وُرِيًّا و رِيَةً الزند: چقماق کا آگ نکالنا۔ صفت: وارٍ۔ وَرَّى تَوْرِيَةً النارَ: آگ نکالنا۔ ـ و اَوْرَى الزندَ: چقماق سے آگ نکالنا۔ اِسْتَوْرَى الزندَ: چقماق سے آگ نکالنا۔ کہا جاتا ہے: استوريتُهُ رايَهُ: میں نے اس سے اس کی رائے دریافت کی۔ الزندُ الوارِي والوَرِي: آگ نکالنے والا چقماق۔ رِيَةُ النارِ و وَرْيَتُها: آگ سلگانے کا چیتھڑا وغیرہ

۳۔ وَرَى يَرِى وَرْيًا و رِيَةً تِ الابلُ: اونٹ کا موٹا اور چربی دار ہونا۔ وَرِي يَرِى وَرْيًا المخُّ: گودے کا ٹھوس ہونا۔ وَرَّى تَوْرِيَةً الشيءَ: کو چھپانا۔ ـ عن كذا: حقیقت کو چھپانا۔ ـ الخبرَ و عن الخبر: کو پیچھے کرنا اور چھپانا۔ ـ عن فلان بصرَهُ: سے آنکھ پھیر لینا۔ وَارَى مُوَارَاةً الشيءَ: کو چھپانا۔ تَوَرَّى تَوَرِّيًا و تَوَارَى تَوَارِيًا عنه: سے چھپنا۔ الوَارِي: موٹی چربی۔ الوَرَاء: دیکھو مادہ وراً۔ الوَرِي: موٹی چربی، کمزور، پڑوسی، مہمان۔ لحمٌ وَرِيٌّ: موٹا گوشت۔

۴۔ الوَرَى: مخلوق۔ ابُو الوَرَى: زمانہ

○ وَرَى يَرِي وَرْيًا: جلنا، سلگنا، مشتعل ہونا، جل اٹھنا، بھڑک اٹھنا، آگ لگنا۔ وَرَّى: بمعنی وَرَى يرى و وريا نیز وَرَّى: رگڑ سے آگ جلانا۔ ـ هُ: کو چھپانا، مخفی رکھنا، چھپا رکھنا۔ ـ عن ب: کو سے اشارہ کرنا، کو سے تلمیح کرنا، کنایہ کرنا۔ ـ ب: کا بہانہ کرنا، کچھ بننا، کا حیلہ کرنا، تصنع کرنا، کا جھوٹا اظہار کرنا۔ وَارَى هُ: کو مخفی رکھنے کی کوشش کرنا۔ ـ هُ هُ: کو میں چھپانا۔ ـ هُ: کو چھپانا، کو نقاب سے ڈھانپنا۔ وَارَاهُ الترابَ: کو دفن کرنا، کو قبر میں اتارنا، کو کمٹی دینا۔ اَوْرَى: بمعنی وَرَى يرى: رگڑ سے آگ جلانا۔ تَوَرَّى عن/من: اپنے آپ کو سے چھپانا۔ تَوَارَى: (بمعنی تَوَرَّى) ـ عن/عن الانظار: کی نظروں سے اوجھل ہو جانا۔ الوَرَى: انسان، فانی انسان۔ خيرُ الوَرَى: سب مردوں سے افضل، رسول کریمؐ۔ وَرَاءَ: کے پیچھے، کی پشت پر، کے بعد، کے پار، کے دوسری طرف، کی دسترس سے باہر، کی طاقت سے باہر، سے باہر، سے اوپر، کے پاس سے ہو کر آگے، پاس سے آگے، کے علاوہ، مزید برآں، علاوہ ازیں۔ وَرَاءُ: پیچھے، عقب میں۔ إلى الوراء: پیچھے۔ كَانَ وَرَاءَ هُ: کے پیچھے کھڑا ہونا، کا طرف دار ہونا، کی حمایت کرنا، تائید کرنا، کی مدد کرنا۔ ماوراءَ الأردن: دریائے اردن سے پرے۔ ماوراءَ الاكمة؟: اس کی تہہ میں کیا ہے، اس کے پیچھے کیا ہے؟ وراءَ الأَكَمةِ ماوراءَ هَا: کچھ نہ کچھ گڑبڑ ہے، بات کچھ اور ہے۔ ماوراء البحر: سمندر پار، پردیس۔

ماوراء الطبیعة: مافوق الفطرت، ماورائی، مابعد الطبیعات، الٰہیات مِن وَرَاءِ ــــ: کے پیچھے، کے پیچھے سے، کے پار، کے دوسری طرف، کی دسترس سے باہر، کی طاقت سے باہر، سے باہر، سے اوپر، کے پاس سے ہوکر آگے، کے علاوہ، کے ذریعے اِلتکسب من وراء الدعارة: پیشہ ورانہ طوائفیت کان من وراء مقدرة العقل البشری: انسان کی قوت فہم کی دسترس سے باہر ہونا وَرَائی: پیچھے کا، پیچھے، پیچھے واقعہ، پیچھے کا رخ کیے ہوئے اَوْرٰی لِ: کو بہتر طور پر چھپانے والا اَلتَّوْرِیَة: چھپانا، ایک بات کو دوسری کے پردے میں چھپانا، زمانہ سازی، مکاری، ریاکاری، منافقت، فریب، مکر، ریا، گول مول بات، ابہام، ہیر پھیر، لفظی ہیر پھیر، ذومعنی لفظ، تلمیح، کنایہ۔

وزّ: اَلْوَزّ مونث وَزَّة جمع وَزّات: بط۔ (الاوزّ کے بجائے) اَرْضٌ مَوَزَّة: بہت بطوں والی زمین۔

۲ وَزْوَز وَزْوَزَة: جسم کو ہلا کر چھوٹے چھوٹے قدم رکھتے ہوئے چلنا، جلدی کودنا اَلْوَزْوَاز: جسم کو حرکت دیتے ہوئے چھوٹے چھوٹے قدموں سے چلنے والا ــــ والوُزاوِزة: اوچھا پست قد آدمی، ایک پرندہ اَلْمُوَزْوِز (فا): گانے والا، چہچہانے والا۔

(ف) وَزَّ ــ وَزًّا ہ علی: کو کے خلاف اکسانا وَزّ بمعنی اَزّ۔

وزأ: وَزَأ یَزَأ وَزْءًا اللحمَ: گوشت کو خشک کرنا۔

۲ وَزَّأ یُوَزِّئ وَزْءًا القومَ: بعض کا بعض کو ہٹانا ــــ القومَ: بعض کو بعض سے ہٹانا وَزَّأ تَوزِئَة و تَوْزِیئًا الفرسُ براکبِہٖ: گھوڑے کا اپنے سوار کو گرانا۔

۳ وَزَّأ تَوْزِئَة و تَوزیئًا فلانًا: سے سخت قسم کھلانا۔

۴ وَزَّأ تَوزِئَة و تَوزیئًا القربة: مشک بھرنا تَوَزَّأ الوعاءُ: برتن کا بھر جانا ــ الرجلُ: خوشنمائی میں بھرپور ہونا۔

وزب: وَزَبَ یَزِبُ وُزُوبًا الماءُ و نحوُہٗ: پانی وغیرہ کا بہنا اَوْزَبَ اِیزابًا فی الأرض: پانی کی طرح زمین میں چلا جانا اَلْوَزّاب: ماہر چور اَلْمِیزاب و المِئزاب جمع مَیَازِیب و مَآزِیب: (کبھی مَوَازیب بھی کہا جاتا ہے): پرنالہ (فارسی لفظ)۔

(ف) مِیزاب جمع مَیَازِیب: پرنالہ، نالی، سڑک کی نالی، گندہ نالہ، بدرو اِنفتحت میازیبُ السماء: آسمان نے اپنے دروازے کھول دیے۔

وزر: وَزَرَ یَزِرُ وِزْرًا و وَزْرًا الشیءَ: چیز کو اٹھانا۔ ــ الرجلُ: بوجھل چیز اٹھانا ــ وَزَرَ الرجلَ: پر غالب آنا ــ وَزَارَةً للملك: ملک کا وزیر ہونا ــ و وَزِرَ یَوْزَرُ وَزْرًا و وِزْرًا و وِزْرَةً: گنہگار ہونا۔ وُزِرَ وَزْرًا و وِزْرًا و وِزْرَةً: گنہگار ہونا ــــ فلانٌ: پر گناہ کا الزام لگایا جانا اَوْزَرَ مُوَازَرَةً ہ علی الأمر: کو کام میں مدد دینا، قوت پہنچانا ــ ہ: کی مدد کرنا، کا وزیر ہونا اَوْزَرَ اِیزارًا الشیءَ: کو لے جانا تَوَزَّرَ لَہٗ: کا وزیر ہونا اِتَّزَرَ: چھوٹا کمبل اوڑھنا، گناہ کرنا ــ بثوبہ: کپڑے کو چھوٹے کمبل کی طرح اوڑھنا اِسْتَوْزَرَہٗ: کو اپنا وزیر بنانا ــ الشیءَ: کو لیجانا اَلْوِزْر (مص) جمع اَوْزار: گناہ، بوجھ، بھاری بوجھ، کپڑوں کی گٹھری اَوْزار الحرب: جنگ کا ساز و سامان اور ہتھیار۔ کہا جاتا ہے وضعت الحرب اوزارھا: لڑائی ختم ہوگئی اَلْوُزْرَة جمع وُزُرات و وِزِرات و وَزَرات: چھوٹا کمبل اَلْوِزَارَة و الوَزَارة: وزیر کا عہدہ اور مدت اَلْوَزِیر جمع وُزَرَاء و اَوْزار: وزیر وزیر العدلیة: وزیر انصاف۔ وزیر الداخلیة: وزیر داخلہ وزیر الخارجیة: وزیر خارجہ اَلْمَوْزُور (مفع): گناہ کا مرتکب، گناہ سے متہم۔

۲ وَزَرَ یَزِرُ وَزْرًا الثلمةَ: رخنہ بند کرنا اَوْزَرَ اِیزارًا الرجلَ: کو پناہ دینا ــ الشیءَ: کو چھپانا، کو محفوظ کرنا اَلْوَزَر: جائے پناہ، اونچا پہاڑ، گڑھ، مرکز۔

(ف) وَزَرَ یَزِرُ وِزْرًا ہ: (بوجھ) اٹھانا وَزَرَ یَزِرُ و وَزِرَ یَوْزَرُ وِزْرًا و وِزْرًا وِزْرَةً: گناہ کا ارتکاب کرنا۔ وَازَرَہٗ علی: میں کی مدد کرنا اَوْزَرَہٗ: کی تائید کرنا، حمایت کرنا، کی پشت پناہی کرنا، کے بازو مضبوط کرنا۔ تَوَازَرَ: ایک دوسرے کی مدد کرنا اِتَّزَرَ: لنگوٹ باندھنا، گناہ کرنا ــ ہ: لباس پہننا وِزْر جمع اَوْزار: بوجھ، بھاری بوجھ، بار، گناہ، جرم، ذمہ داری۔ حَمَّلَہٗ وِزْرَہٗ: کو کسی ذمہ داری برداشت کرانا، کو کے لئے جوابدہ قرار دینا وُزْرَة جمع وُزَرات: لنگوٹی، لنگوٹ وَزْرَة جمع وَزَرات: لہنگا، لہنگے کا کپڑا۔ تَوَزَّرَ: وزیر بن جانا اِسْتَوْزَرَہٗ: کو وزیر بنانا۔ اِسْتُوزِرَ: وزیر مقرر ہونا وَزِیر جمع وزراء: (کیبنٹ) وزیر، ملکہ (شطرنج میں) وزیرٌ بلا وزارة: قلمدانِ وزارت کے بغیر وزیر وزیرٌ مُفَوَّض: مدار المہام (minister plenipotentiary) مقیم وزیر: ریزیڈنٹ وزیر الوزیر الاکبر: وزیراعظم رئیس الوزراء: وزیراعظم مجلس الوزراء: کیبنٹ (cabinet) وِزَارَة (جمع وزارات): وزارت، کیبنٹ، حکومت وزارة الارشاد القومی: قومی رہنمائی کی وزارت وزارة الاستعلامات: وزیر اطلاعات وزارة الاشغال العمومية: پبلک ورکس کی وزارت وزارة الاوقاف: وزارت اوقاف وزارة البحرية: وزارت بحریہ وزارة التجارة: وزارت تجارۃ وزارة التربية: وزارت تعلیم وزارة الحربية: وزارت جنگ وزارة الحقانية: وزارت انصاف وزارة الخارجية: وزارت خارجہ وزارة الداخلية: وزارت داخلہ۔ وزارة الزراعة: وزارت زرعات وزارة الشؤون الاجتماعيه: وزارت سماجی بہبود وزارة الشؤون البلدية و القروية: وزارت امور شہری و دیہاتی۔ وزارة الصحة العمومية: عوامی صحت کی وزارت، وارت صحت وزارة الطيران: وزارت فضائیہ وزارة العدلية یا وزارة العدل: وزارت انصاف وزارة المالية: وزارت خزانہ وزارة المعارف: وزارت تعلیم وزارة المواصلات: وزارت مواصلات۔ وِزاری: وزارتی۔

وزع: وَزَعَ یَزَعُ و یَزِعُ وَزْعًا الجیشَ: فوج کو ترتیب وار صفوں میں رکھنا۔ کہا جاتا ہے ایتہٗ یَزَعُ الجیشَ: میں نے اسے فوج کو لڑائی کے لئے ترتیب اور صفوں میں رکھتے دیکھا ــــ فلانًا و بفلان: کو روکنا منع کرنا اَوْزَعَ بینهما: کے مابین صلح کرانا۔ اِتَّزَعَ: رکنا، باز رہنا اَلْوَازِع جمع وَزَعَة و وُزّاع: فوج کے معاملات کا انتظام کرنے والا، جھاڑ جھپاڑ کرنے والا، کتا اَلْوَزَعَة: وازع کی جمع۔ بادشاہ کے مددگار و محافظ۔ محارم اللہ تعالیٰ سے باز رکھنے والے حکام اَلْمُتَّزِع (فا): ثابت قدم۔ سخت جان۔

۲ وَزَعَ یَزَعُ و یَزِعُ وُزُوعًا فلانًا بفلان: کو کے خلاف بھڑکانا اَوْزَعَہٗ بکذا: کو پر ورغلانا۔ صفت: مُوزَع ــــ الشیءَ: کو کا الہام کرنا اِسْتَوْزَعَ اللّٰہ شکرَہٗ: خدا تعالیٰ سے شکر کی توفیق چاہنا۔

۳ وَزَّعَ المالَ بینهم: مال کو لوگوں کے درمیان پراگندہ کرنا ــ المالَ علیهم: مال کو لوگوں میں تقسیم کرنا اَوْزَعَ المالَ: مال تقسیم کرنا ــ بینهما: کے درمیان تفریق کرنا تَوَزَّعَ: متفرق ہونا ــ القومُ المالَ: لوگوں کا مال کو آپس میں تقسیم کرنا۔ کہا جاتا ہے تَوَزَّعَتْهُ الأفكارُ: اس نے کبھی اس کی فکر کی کبھی اس کی تَوَزَّعوا ضیوفَهم: وہ مہمانوں کو اپنے اپنے گھروں میں لے گئے۔ الأوزاع: جماعتیں (اس کا واحد نہیں آتا)۔

(ف) وَزَعَ یَزِعُ وَزْعًا ہ: کو قابو میں رکھنا وَزَّعَ ہ

علی، بین: کو کے درمیان تقسیم کرنا۔ ــــ ہ علی الـــی: کو کے لئے مختص کرنا، کو کے نام الاٹ کرنا، کا حصہ کسی کو دینا، کو میں بانٹنا، تقسیم کرنا۔ ــــ ہ (ڈاک) بانٹنا، تقسیم کرنا۔ وُزِّعَ بین کے درمیان تقسیم کیا جانا۔ تَوَزَّعَ: تقسیم کیا جانا، آپس میں تقسیم کرنا۔ ــــ ہ پر ٹوٹ پڑنا اور اس کو سخت اذیت دینا (پریشانیوں، خیالات دکھوں کا)۔ اَوْزاع لوگوں کے گروہ یا ہجوم۔ کے گروہ۔ وَزِیعَة جمع وَزائع حصہ، الاٹ منٹ۔ تَوزیع تقسیم (فلم انڈسٹری میں بھی)، الاٹ منٹ، تقسیم (خطوط وغیرہ کی) فروخت، مارکیٹ۔ تَوْزیعُ الثروة تقسیم دولت۔ تَوزیع العمل تقسیم کار۔ توزیع الجوائز تقسیم انعامات۔ تَوزیع الارباح منافعوں کی تقسیم یا ادائیگی۔ تَوزیع مُستَعْجَل (ڈاک کی) غیر معمولی یا فوری تقسیم/ترسیل۔ وازِع: رکاوٹ، مزاحمت۔ مُوَزِّع تقسیم کنندہ، تقسیم کار۔ مُوَزِّع البرید ڈاکیہ۔ مُوَزَّع تقسیم کیا ہوا، پراگندہ، بکھرا ہوا، منتشر۔ مُوَزَّع الخواطر یا مُوَزَّع الفکر خیالات میں کھویا ہوا، گم، محو، مستغرق، غافل، پراگندہ دماغ، غم سے پاگل۔

وزغ: وَزَغَ یَزِغُ وَزْغًا و اَوْزَغَ ببولہ: پیشاب تھوڑا تھوڑا گرانا، پیشاب رک رک کر کرنا۔ اَوْزَغَت الطعنة بالدم نیزے کے گھاؤ سے خون تھوڑا تھوڑا نکلا۔ وَزَّغَ الجنینُ بچہ کا پیٹ میں صورت اختیار کر کے حرکت کرنا۔ الوَزَغ کپکپی، رعشہ، بزدل آدمی۔ الوَزَغة جمع وَزَغ و وِزاغ و اَوْزاغ و وِزْغان و اِزْغان (ح) ایک قسم کی چھپکلی۔ الاَوْزاغ کمزور لوگ۔

وزف: وَزَفَ یَزِفُ وَزْفًا و وَزِیفًا جلدی کرنا۔ ــــ وَزَّفَ فلانًا سے جلدی کرانا۔ وَزَّفَ تَوْزِیفًا و اَوْزَفَ اِیزافًا: جلدی کرنا۔ وازَفَ مُوازَفَةً و تَوازَفَ تَوازُفًا القوم ایک دوسرے کے نزدیک ہونا۔

وزل: الوَزّال (ن) سینک قسم کی جھاڑی۔

وزم ۱۔ وَزَمَ یَزِمُ وَزْمًا فلانًا بفیہ کو منہ سے ہلکا سا کاٹنا۔ ـ الشیءَ کو توڑنا۔ وُزِمَ وَزْمَةً فی مالہ: مال میں نقصان اٹھانا۔ الوَزْم سبزی کا گٹھا، عقاب کا اپنے گھونسلے میں جمع کیا ہوا گوشت۔ الوَزّام بہت گوشت اور پٹھوں والا۔ الوَزِیم گوشت کا خشک ٹکڑا، بڑا چوہا۔ ــ والوَزِیمَة سبزی کا گٹھا، عقاب کا اپنے گھونسلے میں جمع کیا ہوا گوشت۔ رَجُلٌ وَزِیمٌ گٹھے ہوئے گوشت والا آدمی۔

۲۔ وَزَمَ یَزِمُ وَزْمًا و وَزَّمَ نفسَهُ دن میں ایک بار کھانا۔ الوَزْم (مص) مقدار۔ الوَزْمَة دن میں ایک بار کا کھانا۔ مقدار۔

۳۔ وَزَمَ یَزِمُ وَزْمًا الدَّیْنَ قرض ادا کرنا۔ الوَزْم اپنے وقت پر آنے والا کام۔

۴۔ تَوَزَّمَ بہت روندنے والا ہونا۔

۵۔ الوِزام سرعت۔ الوَزِیم عند ارباب علم النباتات نباتات میں پھولوں درختوں وغیرہ میں مونث عضو۔ الوَزِیمیَة (ن) امریکہ کا ایک درخت جس کے گچھے چاندی رنگ کے ہوتے ہیں، کئی میٹر لمبے تنے ہوتے ہیں۔ خودرو ہے اور آرائش کے لئے بھی اُگایا جاتا ہے۔

وزن ۱۔ وَزَنَ یَزِنُ وَزْنًا و زِنَةً الشیءَ کو تولنا، کا وزن کرنا۔ کہا جاتا ہے: هذا یَزِنُ رطلًا اس کا وزن ایک رطل ہے۔ (انگلستان میں ۴۴۹،۲۸ گرام، شام میں ۲۰۲،۳ کیلوگرام بیروت میں ۵۶۶،۲ کیلوگرام کے برابر وزن کا پیمانہ)۔ ــــ لہ الدراهم و غیرها کو روپیہ وغیرہ وزن کر کے دینا۔ ــــ الشِعْرَ شعر کی تقطیع کرنا۔ وَزُنَ یَوْزُنُ وَزانَةً الشیءُ بھاری ہونا، بوجھل ہونا۔ صفت: وازِن۔ ــــ الرجلُ پختہ رائے ہونا۔ وَزَّنَ و اَوْزَنَ نفسَهُ علی کذا پر اپنا دل لگانا یا مشغول کرنا۔ وازَنَ وِزانًا و مُوازَنَةً ہ کو اس کے کاموں کا بدلہ دینا، کے سامنے ہونا یا مقابل ہونا، وزن میں کے برابر ہونا۔ ــــ بینَ الشیئین وزن معلوم کرنے کیلئے دو چیزوں کا ایک دوسرے سے مقابلہ کرنا۔ تَوازَنَ الشیئان باہم برابر ہونا۔ اِتَّزَنَ تُلنا۔ ــــ الدراهمَ درہموں کو پرکھنا۔ ــــ العِدلَ: گٹھری کا دوسری کے برابر ہونا۔ ــ الشیءَ کو وزن کر کے لینا۔ الوازِن: فا۔ درهمٌ وازِنٌ: پورے وزن کا درہم۔ الوَزْن (مص) جمع اَوْزان مثقال۔ هذا درهمٌ وَزْنٌ: یہ درہم سرکاری وزن کا ہے۔ هذا رجلٌ راجحُ الوزن یہ کامل عقل و رائے والا آدمی ہے۔ هو وَزْنُ الشیءِ او زِنَةُ الشیءِ او وِزانَ الشیءِ و بِوِزانِهِ او بِوَزانَتِهِ: وہ اس کے سامنے ہے یا وزن میں اس کے برابر ہے۔ هو وِزانَ الجبل وہ پہاڑ کی جانب میں ہے۔ الوَزْنَة وزن کا اسم مرہ، بوجھ کامل عقل و پختہ رائے والی عورت۔ ــــ عند اهالی لبنان تین رطل۔ کہا جاتا ہے: ما اکلُهُ فی الیوم اِلّا وَزْنَةً واحدة وہ دن میں ایک بار کھانا کھاتا ہے۔ الوَزْنَة وزن کی قسم۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ وَزِینُ الرأی: فلاں شخص سنجیدہ رائے والا ہے۔ الاَوْزَن اسم تفضیل: زیادہ وزن دار۔ کہا جاتا ہے: هذا القولُ اَوْزَنُ من غیرہ: یہ قول دوسرے سے زیادہ قوی ہے (اس سے زیادہ وزن دار ہے)۔ هو اوزنُ القومِ وہ قوم کا وجیہ ترین ہے، قوم میں سب سے زیادہ ذی وجاہت ہے۔ المَوْزُونَة پستہ قد عقل مند عورت۔ المِیزان جمع مَوازِین ترازو، مقدار، پیمانہ، حساب کی درستی جانچنے کا طریقہ جیسے جمع وضرب۔ انصاف۔ اِستِقامَ میزانُ النهار دن آدھا ہو گیا۔

۲۔ الوَزِین اندرائن کے پسے ہوئے دانے۔

وَزَنَ یَزِنُ وَزْنًا وزِنَةً ہ کو تولنا، کا وزن کرنا، کا مقابلہ کرنا، کو ہم پلہ کرنا، کو برابر کرنا، مساوی کرنا۔ کے وزن کا ہونا۔ ــــ ہ ل کوئی چیز کسی کو وزن کر کے دینا، فروخت کرنا۔ وازَنَ ہ کا ہم وزن ہونا، کو وزن میں برابر کرنا، کو ہم وزن کرنا، سے زیادہ وزنی ہونا، کی تلافی کرنا۔ ــــ بین میں وزن برابر کرنا۔ ــــ بین ــ و ــ کا سے مقابلہ کرنا، ایک چیز کا دوسری کے مقابلہ میں وزن کرنا۔ ــــ بین ــ و بین میں موازنہ کرنا۔ ــــ ہ: کو مساوی طور پر تقسیم کرنا۔ تَوازَنَ: متوازن ہونا۔ وِزنة کو تولنا، تول۔ وَزْن جمع اَوزان وزن، (شعر کا) وزن، اسم یا فعل کا نمونہ، شکل، جہاز کی ضخامت ٹنوں میں۔ لاوزنَ لہ یا عدیم الوزن: بے وزن، بے حد ہلکا، غیر اہم، ناقابل ذکر، یونہی سا، بہت چھوٹا، برائے نام۔ اقام وزنًا کبیرًا لِ کو بہت اہمیت دینا۔ مصلحة الوزن و الکیل ناپ تول کے پیمانوں کا محکمہ۔ وزنُ الدیك: کم وزن گھونسے باز۔ الوزنُ الفارغ خالی وزن۔ وَزْنة جمع وَزَنات وزن، بوجھ، چاندی یا سونے کا سکہ، تقریباً ایک سو کلو گرام کا وزن۔ وزنة اضافیة اضافی وزن، اضافی بوجھ۔ وِزانَ (کے) حسب حال، (کے) مناسب، (کا) ہم مقدار، (کے) مماثل، کی مطابقت میں، کے اچھے نمونہ یا عمدہ مثال کی پیروی میں۔ وَزین: بہت وزن دار، وزنی، بوجھل، بہت بھاری۔ وزین الرأی: قوی رائے والا، مضبوط رائے والا، معاملہ فہم۔ میزان جمع موازین ترازو، وزن، بوجھ، پیمانہ، شعر کا وزن، قاعدہ، طریقہ، انصاف، غیر جانبداری۔ میزانُ الحرارة حرارت پیما۔ میزانٌ راصد: خود اندراج کرنے والا پیمانہ۔ میزان طبلی وزن کرنے والی مشین، گاڑی تولنے کی مشین، سامان تولنے کی مشین۔ میزانُ الماء: سطح آب۔ مِیزانیة: توازن، آمد و خرچ کا توازن، بجٹ۔ میزانیة مُلحَقة: ضمنی بجٹ۔ توازن سیاسی سیاسی

توازن۔ تَــوازُنُ القُوَى: طاقت کا توازن۔ اعادَ التـوازن بین: کے مابین توازن بحال کرنا۔ وازِن: وزن کرنے والا، پورے وزن کا، پتے ہوئے، نشہ میں۔ مَــوزُون: خوب تلا ہوا، وزن کیا ہوا، تولا ہوا، پورے وزن کا، متوازن اچھی طرح غور کیا ہوا، عقل کے تقاضے کے مطابق، ارادی، سوچ سمجھ کر کیا ہوا، ہوشمند، متناسب، صحیح فیصلہ والا، مدبرانہ، معاملہ فہم، بحر میں متوازن۔ متوازن بحر والا۔ مُــوازِن: وزن میں زیادہ، مقابل میں اپنا وزن رکھنے والا، مساوی، برابر، ہم معنی۔ مُتَــوازِن: متوازن، باہمی توازن رکھنے والا۔ مُتَّــزِن: متوازن محتاط، جچا تلا، موزوں، باقاعدہ، ہوشمند، ہم آہنگ، مطابق۔

وزی: ۱۔ وَزَى يَزِي وَزْياً الشيءُ: جمع ہونا، اکٹھا ہونا، سکڑنا۔ ـــ الأمرُ فلاناً: کسی بات کا کسی کو غضبناک کرنا۔ الوَزَى: پستہ قد گٹھا ہوا آدمی۔

۲۔ وَازَى مُــوَازَاةً ہٗ: کے آمنے سامنے ہونا۔ اَوْزَى ايـزاءً ظَهـرَهُ إلى الحـائطِ: دیوار سے پیٹھ لگانا، دیوار سے ٹیک لگانا۔ ـــ إلى فلان: کے پاس پناہ لینا۔ ـــ ہ اليہ: کو کے پاس پناہ لینے پر مجبور کرنا۔ ـــ الشيءَ: کو اٹھانا، سے ٹیک لگانا۔ ـــ لِدارِہ: گھر کی دیواروں کو مٹی سے لیپنا یا کسی اور چیز سے لیپنا۔ تَـوازَى تَـوازِياً التَينان: ایک دوسرے کے مقابل ہونا۔ مُتَــوازِيُ السـطـوح: متوازی سطحوں والا Parallelepiped۔

۳۔ اِسْتَوْزَى اِستيزاءً في الجبل: پہاڑ پر چڑھنا۔ المُسْتَوْزِي (فا): سیدھا کھڑا ہونے والا۔

۴۔ المُسْتَوْزِي: خودرائے۔

(ج) وَازَى ہٗ: کے متوازی ہونا، قابل ہونا، سے یکساں فاصلہ پر ہونا، کا جوڑ ہونا، کا ثنی ہونا، کے برابر ہونا، سے یکساں ہونا، کے مطابق ہونا، کو (ایک دوسرے کے) برابر کرنا، کسی چیز جتنا ہونا، کے مساوی ہونا، کے مترادف ہونا۔ مُوَازَاة: یکساں فاصلہ، متوازیت، مساوات، برابری، ہم قدری۔ تَوازٍ: یکساں فاصلہ، متوازیت، مساوات، برابری، ہم قدری۔ عَلى التَوازِي: پہلو بہ پہلو، متوازی، سے یکساں فاصلہ پر۔ مُوَازٍ: متوازی، برابر کا، ہم پلہ، ہم قیمت، مساوی، مرادف۔ مُتَــوازٍ: متوازی، مطابق، مانند، مشابہ، مثل، ملتا جلتا۔ متوازی الاضلاع: متوازی الاضلاع (paralellogram)۔

وس: وَسْوَسَ وِسْواساً و وَسْوَسَةً الشيطانُ لَهُ و اِلَيهِ: میں وسوسہ ڈالنا۔ ـ الرجُلُ: عقل کی خرابی سے بے تکی باتیں کرنا، وسوسہ میں مبتلا ہونا۔ صفت: مُوَسْوِس آہستہ بولنا۔ ـــ الحليُ أو القصبُ: زیور یا نے کا جھنکار پیدا کرنا، آواز نکالنا۔ ـــ الرجُلَ: سے آہستہ بات کرنا۔ وُسْوِسَ بِــہ: کا کلام مختلط ہونا۔ الوَسْواس جمع وَساوِس: وَسْوَس کا اسم، وسوسہ، شیطان، وہم کی بیماری، دل میں آنے والی برائی یا بے نفع بات۔

وسب: ۱۔ وَسَبَ يَسِبُ وَسْباً المكانُ: جگہ کا بہت گھاس والی ہونا۔ اَوْسَبَ اِيساباً المكانُ: جگہ کا بہت گھاس والی ہونا۔ ـــ الكبشُ: مینڈھے کا بہت اون والا ہونا۔ الوِسْب: گھاس۔ المِيساب: نیم پختہ کھجور۔

۲۔ وَسِبَ يَوْسَبُ وَسَباً الثوبُ: کپڑے کا میلا ہونا۔ الوَسَب (مص): میل۔

وسج: وَسَجَ يَسِجُ وَسْجًا و وَسِيجًا و وَسَجَاناً تِ الإبلُ: اونٹوں کا تیز چلنا صفت: واسِجَة اَوْسَجَ البعيرَ: اونٹ کو تیز چلانا۔ الـوَسْج و الـوَسَجـان و الـوَسِيج: اونٹوں کی تیز چال۔ الوَسَّاج و الوَسُوج جمع وُسُج من الإبلِ: تیز رفتار اونٹ۔ ابلٌ وُسُوجٌ: تیز رفتار اونٹ۔ (جمع)

وسخ: وَسِخَ يـوْسَخُ و يَـاسَخُ و يِيْسَخُ وَسَخاً الشيءُ: پر میل چڑھنا، میلا ہونا صفت: وَسِخٌ۔ وَسَّخَ و اَوْسَخَ الشيءَ: کو میلا کرنا۔ تَوَسَّخَ واتَّسَخَ واسْتَوْسَخَ: میلا ہونا۔ الوَسَخ جمع أَوْساخ: میل کچیل۔

(ج) وَسِخَ يَوْسَخُ وَسَخاً: میلا، آلودہ، نجس یا غلیظ ہونا یا ہو جانا۔ وَسَّخَ و اَوْسَخَ ہٗ: کو گندہ کرنا، میلا کرنا، پر دھبہ ڈالنا، دھبا لگانا، داغ لگانا، کو بد رنگ کرنا۔ تَوَسَّخَ و اِتَّسَخَ: میلا، آلودہ، نجس یا غلیظ ہونا یا ہو جانا۔ وَسَخ جمع اَوْساخ: نجاست، غلاظت، میل کچیل، کیچ کیچڑ، گندگی۔ وَسِخ: گندہ، نجس، غلیظ، میلا، دھبا لگا ہوا، ناصاف۔ وَساخَة: میلا پن، گندگی، غلاظت، نجاست۔

وسد: ۱۔ وَسَّدَهُ الوسادَةَ: کے سر کے نیچے تکیہ رکھنا۔ ـــ اليـہ الأمرَ: کسی کام کو کسی کے ذمہ لگانا۔ تَوَسَّدَ الوِسادَةَ: تکیہ سر کے نیچے رکھنا۔ ـــ ذراعَهُ: بازو کو سر کے نیچے تکیہ کی طرح رکھنا اور سونا۔ الوَساد و الوِساد و الوُساد جمع وُسُد: تکیہ، سہارا، آسرا، گدی۔ رجُلٌ عريضُ الوِساد: کندذہن آدمی۔ اِنَّ سادَكَ لَعَريضٌ: بہت سونے سے کنایہ ہے، یعنی تم بہت سوتے ہو۔ الوَسادَة و الوِسادَة و الوُسادَة جمع وَسَادات و وِسَادات و وُسَادات و وَسَائِد: تکیہ۔

۲۔ اَوْسَدَ فیانسیر: تیز چلنا۔

۲۔ اَوْسَدَ الكلبَ بالصيد: کتے کو شکار پر اکسانا۔

(ج) وَسَّدَ ہٗ: کے سر کے نیچے (تکیہ) رکھنا، کے سر کو پر رکھنا، لٹانا۔ وَسَّدَهُ التراب: کسی شخص یا چیز کو زمین میں لٹانا۔ وَسَّدَهُ صَدرَہُ: کو لپٹا لینا، سینہ سے لگانا، گلے لگانا۔ تَوَسَّدَ ہ: اپنا سر (تکیہ) پر رکھنا، (تکیہ) پر ٹیک لگانا۔ لَـزِمَ الـوِسَادَ: صاحب فرش ہونا۔ مُوَسَّد: آسان، ہموار، فرش بند (سڑک)۔

وسط: وَسَطَ يَسِطُ وَسْطًا وَسِطَةً المكانَ او القـومَ: جگہ یا لوگوں کے درمیان بیٹھنا صفت: وَاسِط۔ ـــ وَسَاطَةً القومَ وفيهم: حق وعدل میں اپنی قوم میں متوسط ہونا۔ وَسُطَ يَسِطُ وَسَاطَةً و سِطَةً في حَسَبِهِ: شریف ہونا، حسب والا ہونا۔ وَسَّطَ ہٗ: کو ثالث بنانا، درمیان میں رکھنا۔ ـــ في حَسَبِه: شریف ہونا، حسب والا ہونا۔ ـ الشيءَ: کو دو ٹکڑے کرنا۔ اَوْسَطَ اِيساطاً القومَ: قوم کے بیچ میں داخل ہونا۔ تَوَسَّطَ القومَ او المكانَ: لوگوں یا جگہ کے درمیان بیٹھنا۔ ـــ بينهم: کے مابین ثالث اور صلح کار ہونا۔ ـ الرجُلُ: درمیانی یا اوسط چیز لینا۔ الـوَاسِط (فا): دروازہ، پالان کا اگلا حصہ۔ الواسِطَة: واسط کا مؤنث: پالان کا اگلا حصہ، ہار کے بیچ کا جوہر جو سب سے عمدہ ہوتا ہے، ذریعہ، سبب (كانَ بواسِطَةِ كذا: یہ کے ذریعے ہوا) ثالث (فلانٌ في واسطة قومِه: فلاں اپنی قوم میں سب سے اچھا آدمی ہے۔) الوَسَط: (مذکر، مؤنث، واحد اور جمع کے لئے): معتدل۔ (شيءٌ وَسَطٌ: خراب اور عمدہ کے درمیان کی چیز۔ اس کی جمع اَوساط بھی آتی ہے۔ وَسَطُ الشيء: چیز کے دونوں طرفوں کا درمیان۔ جیسے وَسَطُ الحبلِ و وَسَطُ الدار۔ رجُلٌ وَسَطٌ: اپنی قوم میں صاحب حسب۔ کہا جاتا ہے: هو في وَسَطِ القوم و في وَسَطِهم: وہ قوم کے درمیان ہے۔ ہر جگہ جس میں وسط کی جگہ "بین" رکھنا موزوں ہو۔ وَسْط و وَسَط دونوں طرح مستعمل ہے جیسے: وَسْطَ القوم و وَسْطَ الحبل۔ الوَساطَة (مص): ثالثی۔ الوُسُوط: متوسط، درمیانی، بالوں کا خیمہ یا چھوٹا خیمہ۔ وُسُوطُ الشمس: سورج کا بیچ آسمان پر آنا۔ الوَسِيط جمع وُسَطاء مونث وَسِيطَة: ثالث۔ هو وَسِيطٌ فيهم: وہ لوگوں میں سب سے زیادہ بلند مقام اور شریف النسب رکھتا ہے۔ الوسيط (في

القطوع المَخرُوطِيَّة): نصف وتر۔ الأوسَط جمع اَوَاسِط: متوسط، معتدل۔ اَوْسَطُ الشيءِ: چیز کے دوطرفوں کے درمیان۔ العِلمُ الأوسَطُ: علم ریاضی۔ اسے حکمت وسطی بھی کہتے ہیں۔ الوُسطٰی جمع وُسُط: اَوْسط کا مؤنث۔ ــــ من الأصابع: بیچ کی انگلی۔ مُوسَطُ البیت: گھر کا درمیانی حصہ۔ المُتَوَسِّط فا۔ مثلث میں خط مستقیم کا ٹکڑا جو چوٹی اور بالمقابل ضلع کے نصف کو ملاتا ہے۔

وَسَّطَ ہ: کو درمیان میں رکھنا۔ ــــ ہ بین: کو کے درمیان ثالث چننا یا مقرر کرنا۔ تَوَسَّطَ ہ: کے درمیان یا مرکز میں ہونا۔ ــ لِ ب: کے لئے کی ثالثی کرنا۔ ــ بین: کے درمیان ثالثی کرنا۔ ــ فی: میں ثالثی یا بچولے کے طور پر کام کرنا۔ تَوَسُّط: درمیان میں کھڑا ہونا، درمیانمیں رہنا، دو انتہاؤں میں درمیانی چیز لینا، درمیانی راستہ پر چلنا۔ وَسَط و وَسْط جمع اَوْسَاط: درمیان، مرکز، قلب، کمر، معاشرتی ماحول، ماحول، گرد و پیش، گرد و نواح، دائرہ، حلقہ، ذریعہ، آلہ، سبب، عامل (جمع عوامل) اوسط درجے کا ہونا، اوسط خوبی، اوسط، عام معیار جمع: حلقے، طبقے، طبقات۔ وَسَط جمع اَوْسَاط: وسطی، وسطانی، درمیانہ، مرکزی، درمیان میں، سڑک کا درمیان، بیچ، معتدل، دو انتہاؤں میں درمیانی، اوسط، اوسط درجے کا۔ وَسَطَ: کے درمیان، قلب یا مرکز میں، کے درمیان۔ فی وَسَطِ مِن: کے درمیان، کے اندر۔ فی الوَسَط: بالکل مرکز میں، درمیانی کوالٹی کا۔ فی وَسطنا: ہمارے درمیان۔ وسط الصیف: عین موسم گرما، موسم گرما کا شباب، سخت گرمی کے ایام۔ حجمٌ وَسَط: درمیانی سائز۔ حلّ وسط: درمیانی حل، درمیانہ راستہ، بین بین کا فیصلہ۔ السِّیرةُ الوسط: درمیانی چال، درمیانی رفتار، معتدل اور غیر جانبدارانہ رویہ۔ الاوساط الدبلوماسیة: سفارتی حلقے۔ الاوساطُ العامة: عوام۔ اوساطُ الناس: درمیانہ طبقے۔ وَسَطِی و وُسطِی: ماحول یا معاشرتی ماحول کا یا کے متعلق۔ وَسْطانی: درمیانی، مرکزی، وسطی، اوسط، اوسط درجے کا۔ وَسْطِیَة جمع وَسْطِیَات: آنگن، انگنائی، اندرونی صحن۔ وِسَاطَة: ثالثی، مداخلت، مدد، سفارش، شفاعت، بیچ میں پڑنا۔ بِوَسَاطَةِ: کے ذریعے۔ علی وساطة فلان: کی مدد سے۔ قَدَّم وساطته لِ: کے لئے اپنی مدد پیش کرنا۔ وَسِیط جمع وُسَطاء: درمیانی، ثالث، وسطی، وسطانی، مصالحت کی کوشش کرنے والا، سفارش کرنے والا، شفاعت کنندہ، بچولا، تاجر، دوکاندار، دلال، ایجنٹ۔ العصر الوسیط: قرون وسطی۔ وَسِیطة جمع وَسَائط: ذریعہ۔ وسائط المواصلات والنقل: ذرائع مواصلات ونقل وحمل۔ اَوْسَط جمع اَوَاسِط م وُسْطی جمع وُسَط: درمیانہ، مرکزی۔ الوُسطی: درمیانی انگلی۔ فی اَوَاسِطِ هذا الأسبوع: اس ہفتہ کے وسط میں۔ اَوَاسِطُ الشهر: مہینہ کا درمیان۔ اواسط افریقیة: وسطی افریقہ۔ اوروبا الوُسطَی: وسطی یورپ۔ الشرق الأوسط: مشرق وسطی۔ الطبقات الوُسْطَی: متوسط طبقے۔ القرون (یا العصور) الوُسْطَی: قرون وسطی۔ نتیجة وُسْطَی: درمیانہ نتیجہ، اوسط۔ تَوَسُّط: ثالثی، مصالحت کی کوشش، مداخلت، وسط یا درمیان صورت حال یا وضع اوسط درجے کا ہونا۔ وَاسِطَة جمع وَسَائط: ثالث، ایجنسی، ذریعہ، مصلحت، چارۂ کار۔ بِوَاسِطةِ: کے ذریعے۔ بالواسطة: بالواسطہ، بوساطت۔ بهذه الواسطة: اس ذریعہ سے۔ بواسطةذلك: اس ذریعے سے۔ واسطة الاتصال: کڑی، رابطہ۔ مُتَوَسِّط: درمیانی، درمیانی چیز، درمیانی آدمی، درمیانی منزل، وسطی، بیچ کا، اوسط درجے کا، درمیانی حیثیت کا، متوسط، مرکز میں واقع، مرکزی، ثالث، بچولا، اوسط۔ متوسطُ الحال: اوسط ذرائع والے۔ متوسطُ الحجم: درمیانے سائز کا، درمیانے جسم کا۔ متوسط العمر: درمیانی عمر کا۔ متوسطُ القامة: درمیانے قد کا۔ متوسط النوع: درمیانی کوالٹی کا۔ البحر الابیض المتوسط: بحیرہ روم۔ موجاتٌ مُتَوَسِّطَة: درمیانے درجے کی لہریں۔ متوسط الهجوم: سنٹر فارورڈ center forward۔

وسع: وَسَعَ یَوْسَعُ وَسْعًا اللّٰه علیهم رزقَهُ: لوگوں کو اللہ تعالیٰ کا رزق کو بکثرت دینا اور اس میں فراخی دینا۔ وَسَّعَ علیه: کو مالدار بنانا۔ وَسِعَ یَسَعُ ویَسِعُ سَعَةً و سِعَةً المکانُ: جگہ کا کشادہ اور فراخ ہونا۔ ــــ الشیءَ: کو وسیع کرنا۔ (هذا الاناء یسع عشرین کیلاً: اس برتن میں بیس کیل سماتے ہیں۔ وسعت رحمة اللّٰه کُلَّ شیء و لکُلِّ شیءٍ و علی کُلِّ شیء: اللہ تعالیٰ کی رحمت نے ہر چیز کو گھیر لیا ہے۔ اللّٰهُمَّ سَعْ علینا: اے خدا اپنی رحمت کو ہم پر وسیع کر۔ ما اَسَعُ هذا: میں اس کی طاقت نہیں رکھتا۔ لا یَسَعُكَ أن تفعل هذا: تمہارے لئے یہ کرنا جائز نہیں یا تم یہ نہیں کر سکتے۔ وسع القومَ فضلُهُ: اس کا فضل وکرم لوگوں پر عام ہوا۔ وسع المالُ الدینَ: مال اتنا زیادہ ہوا کہ اس نے تمام قرض چکا دیا)۔ وَسُعَ یَوْسُعُ سَعَةً و وَسَاعَةً المکانُ: جگہ کا کشادہ و فراخ ہونا۔ ــــ الفرسُ: گھوڑے کا کشادہ قدم ہونا۔ وَسَّعَ: کشادہ کرنا۔ اَوْسَعَ: بہت مال دار ہونا، کشادہ کرنا۔ ــ الموضعَ: جگہ کو کشادہ پانا۔ ــــ ہُ الشیءَ: سے کسی چیز کو کشادہ کرانا۔ ــ النفقةَ: بہت خرچ کرنا۔ ــ اللّٰه علیه: اللہ تعالیٰ کا کسی کو مالدار کرنا۔ تَوَسَّعَ: کشادہ ہونا۔ ــ القومُ فی المکان: لوگوں کا جگہ میں کشادگی کرنا۔ ــــ الرجُلُ فی النفقةِ: بہت خرچ کرنا۔ اِتَّسَعَ: کشادہ ہونا۔ ــــ النهارُ و غیرُهُ: دن وغیرہ کا دراز و لمبا ہونا۔ ــــ الرجُلُ: مالدار ہونا۔ اِستَوْسَعَ: کشادہ ہونا۔ ــــ الشیءَ: چیز کو فراخ پانا یا فراخ چاہنا۔ الواسِع (فا): کشادہ، فراخ۔ ــــ فی الاسماء الحُسنی: اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنی میں بہت دینے والا سوال پورا کرنے کیلئے کافی اور ہر چیز پر محیط کے معنی میں ہے۔ السَّعَة: اقبال مندی، تونگری، آسودگی، طاقت، قدرت۔ ــــ والوُسْعَة والتَوسِعَة: وسعت۔ الوَسْع والوِسْع والوُسْع: طاقت۔ کہا جاتا ہے: لیس فی وُسْعِهِ أن یفعل کذا: وہ ایسا کرنے کی طاقت نہیں رکھتا۔ الوَسَاعُ من الخیل: عمدہ و کشادہ قدم گھوڑا۔ الوَسِیع: کشادہ۔ ــــ من الخیل: کشادہ قدم گھوڑا۔

وَسُعَ یَوْسُعُ وَسَاعَةً: فراخ ہونا، کشادہ ہونا، وسیع ہونا، گنجائش والا ہونا، دور تک پھیلا ہوا ہونا، بہت بڑا ہونا، لق ودق ہونا، لمبا چوڑا ہونا، بڑے رقبہ کا ہونا۔ وَسِعَ یَسَعُ سَعَةً: فراخ ہونا، کشادہ ہونا، وسیع ہونا، گنجائش والا ہونا، دور تک پھیلا ہوا ہونا، آسودہ ہونا، خوشحال ہونا۔ ــ ہ/ ہ: کو جگہ دینا، کے لئے نشستیں رکھنا، کو بٹھانا، کے لئے جگہ رکھنا، کے لئے گنجائش رکھنا۔ ــ ہ: پر مشتمل ہونا، کو شامل ہونا، پر محیط ہونا، کو شامل کرنا، داخل کرنا، کے گرد حلقہ ڈالنا۔ ــــ ہ/ہ: کے لئے کافی بڑا ہونا، کے لئے کافی ہونا۔ وَسِعَ یَسَعُ وُسْعًا و سَعَةً ہ: (خصوصاً نفی کے ساتھ) کے لئے ممکن ہونا، کے لئے جائز ہونا، کی طاقت میں ہونا۔ ــ ہ: کو کرنے کے قابل ہونا، کو کرنے کی اجازت دیا جانا۔ لا یسعنی أن اقول: میں نہیں کہہ سکتا۔ ما أسع ذلك: میں وہ نہیں کرسکتا۔ وَسَّعَ ہ: کو مزید کشادہ کرنا، کو زیادہ گنجائش والا کرنا، کو زیادہ کھلا کرنا،

زیادہ وسیع کرنا، کو لمبا کرنا، بڑا کرنا، وسیع کرنا۔ — ہ / من کو چوڑا کرنا، بڑا کرنا۔ — ہ کو چوڑا کرنا، فراخ کرنا، وسیع کرنا۔ — علی کی جانب سخی ہونا، فیاض ہونا، دریا دل ہونا۔ — ہ کی طرف کے ساتھ سخی، فیاض یا دریا دل ہونا۔ — علی کو امیر کرنا، کو مالا مال کرنا۔ وَسَّعَ خُطَاهُ: لمبے ڈگ بھرنا، اپنے قدم تیز کرنا۔ وَسَّعَ المكانَ لـ: کے لئے جگہ بنانا۔ اَوْسَعَ بمعنی وَسَّعَ نیز اَوْسَعَ امیر ہونا یا ہوجانا۔ اَوْسَعَهُ بِرًّا: کے ساتھ انتہائی تعظیم سے پیش آنا، پر بہت مہربانی کرنا۔ اَوْسَعَهُ شَتْمًا: پر گالیوں کی بوچھاڑ کرنا۔ اَوْسَعَهُ ضربًا: کی خوب پٹائی کرنا، کو کوڑے مارنا، چابک لگانا۔ اَوْسَعَ النفقةَ: بہت خرچ کرنا۔ تَوَسَّعَ: وسیع ہونا، فراخ ہونا، کشادہ ہونا، پھیلنا، کافی جگہ رکھنا، آرام سے بیٹھنا۔ — فی میں اپنے آپ کو آرام دہ، سکھی یا مطمئن کرنا، بے تکلفی سے بیٹھنا، پر تفصیل سے روشنی ڈالنا، پر مفصل کہنا یا لکھنا، کے بارے میں تفصیل سے بات کرنا یا لکھنا، کو جاری رکھنا، میں رہنا۔ تَوَسَّعَ فی النفقة: بہت خرچ کرنا۔ اِتَّسَعَ: وسیع ہونا، فراخ ہونا، کشادہ ہونا، بڑا ہونا، پھیلنا، چوڑا ہونا، بڑھنا، زیادہ ہونا، دور تک پھیلنا، وسیع ہونا، بہت بڑا ہونا، کے مابین ہونا، امیر ہو جانا، بہت بڑا (ہونا)۔ — لِ: کے لئے کافی ہونا، کو جگہ دینا، کے لئے جگہ رکھنا، کے ہاتھ میں ہ کے سپرد یا کی تحویل میں ہونا، کے قابل ہونا۔ — ہ کو کرنے کے قابل ہونا، کو کرنے کا اہل ہونا، کے کرنے جوگا ہونا، کو کر گزرنے والا ہونا۔ بِكُلِّ مَا تتسع له الكلمةُ من معنی: لفظ کے وسیع ترین مفہوم میں۔ اِسْتَوْسَعَ: وسیع ہونا، فراخ ہونا، کشادہ ہونا، زیادہ چوڑا ہو جانا، زیادہ بڑھ ہو جانا، حجم میں بڑھنا۔ — ہ کو فراخ، کشادہ یا بڑا پانا۔ سَعَة: کشادگی، فراخی، کافی جگہ یا گنجائش رکھنا، لمبائی، طول، رقبہ، درجہ، حد، دائرہ، میدان، وسعت، رسائی، پہنچ، حجم، گنجائش، ظرف، سمائی، رکھنے کی گنجائش، قابلیت، لیاقت، اہلیت، طاقت، صلاحیت، قدرت، آرام، آسودگی، افراط، بہتات، کثرت، وفور، دولت اور مال کی کثرت، فضول خرچی، عیش وعشرت، ناز ونعمت، تعیش، دولت مندی، مرفہ الحالی، تونگری، دولت کی بہتات، مال و دولت فراوانی۔ ذو سَعَةٍ: خوش حال، مالدار، دولتمند، امیر۔ بِسَعَةٍ یا عن سعةٍ: کثرت سے، افراط سے، بہتات سے۔ علی الرُّحب و السعةِ: خوش آمدید۔ علی قدرِ سَعَتی: اپنی بہترین صلاحیتوں سے۔ كان فی سَعَةٍ من رزقه: دولت مند ہونا، عیش و عشرت میں زندگی گزارنا۔ سَعَةُ الصدرِ: صبر، صبر سے برداشت کرنے والا (روپیہ وغیرہ)۔ سعة كهربائيّة: برقی وسعت۔ سَعَةُ الموجة: لہر کی فراوانی۔ وُسْع: قابلیت، لیاقت، اہلیت، صلاحیت، استعداد، گنجائش، وسعت، ظرف، سمائی، طاقت، قوت، رکھنے کی گنجائش۔ فی وُسْعِهِ ان یہ: اس کی استطاعت میں ہے کہ .....وہ..... کرسکتا ہے۔ فی وُسْعِی أن اقول: میں کہہ سکتا ہوں۔ ليس فی وُسْعِهِ الّا: اس کے پاس کوئی اور امکان نہیں، لیکن وہ نہیں کرسکتا مگر...... بَذَلَ وُسْعَهُ: حتی المقدور کوشش کرنا، اپنی پوری کوشش کرنا، (میں) کوئی کسر نہ اٹھا رکھنا۔ وَسَع: فراخی، کشادگی، پھیلاؤ، وسیع فضا یا جگہ۔ وُسْعَة: کشادگی، وسعت، گنجائش، فراخی، حد درجہ، احاطہ، گھیرا، پہنچ، رسائی، افراط، فراوانی، بہتات، کثرت۔ وَسِيع جمع وِسَاع: فراخ، کشادہ، وسیع، کھلا ہوا، بڑا، گنجائش والا، لمبا، چوڑا، چوڑا چکلا۔ اَوْسَع: زیادہ وسیع، زیادہ کشادہ، زیادہ بڑا، زیادہ گنجائش والا۔ اَوْسَعُ صدرًا: زیادہ صابر۔ اَوْسَعُ مَدًى: زیادہ چوڑا، فراخ، یا کشادہ۔ تَوْسِيع: فراخ کرنا، کشادہ کرنا، چوڑا کرنا، فراخی، وسعت، کشادگی، پھیلاؤ، لمبائی، چوڑائی، ایزادی، زائد حصہ، توسیع، کلام کی طوالت، طول کلامی، اضافہ، بیشی، بڑا ہو جانا، ترقی۔ اَجَلُ التوسعة: عارضی مہلت، سزا میں مہلت۔ تَوَسُّع: پھیلاؤ، وسیع ہونا، اضافہ کرنا، توسیع، وسعت، چوڑا یا وسیع کرنا یا ہونا، بڑھنا یا بڑھانا، اضافہ، ترقی۔ مَعَ التوسع: وسیع تر مفہوم میں، وسعت سے۔ توسعٌ استعماريٌّ: سامراجی توسیع۔ توسعُ الحرب: جنگ کا پھیلاؤ۔ سياسةُ التوسع: توسیع کی پالیسی۔ تَوَسُّعِی: توسیع کا حامی (ملک یا تجارت کی)۔ سياسة توسعية: توسیع کی پالیسی، توسیع پسندانہ پالیسی۔ اِتِّسَاع فی الكلام: اظہار کا ابہام۔ عدم الاتساع لِ: کی کمی، کی کسر، کے لئے ناکافی ہونا۔ واسِع الانتشار: دور دور تک پھیلا ہوا، عام۔ واسعِ الصدر: صابر، برداشت کرنے والا، سخی، بہت مہربان، شفیق، مشفق، فراخ دل۔ واسِعُ النطاقِ: دور رس، وسیع، قابل فہم، وسیع پیمانہ کا۔ رَجُلٌ واسعُ الحِيلة: با تدبیر طباع آدمی۔ شَارِع واسِع: چوڑی سڑک، کشادہ سڑک۔ مَوْسُوعة جمع مَوْسُوعَات: قابل شمول تصنیف، انسائیکلو پیڈیا (encyclopedia)، لغات قاموس، مخزن (معلومات)۔ مَوْسُوعِی: انسائیکلو پیڈیا کا یا سے متعلق۔ مُوْسِع: امیر، دولت مند۔ مُتَّسِع: وسیع، کشادہ، فراخ، بڑا، گنجائش والا، بہت، با افراط، بکثرت، کافی۔ مُتَّسَع: جگہ، گنجائش۔ لم يجد مُتَّسَعًا من الوقت لِ / لم يكن فی الوقت متسع لِ: کے لئے کافی وقت نہ رکھنا یا کافی وقت نہ ہونا۔ مُتَّسَعٌ حَيَوِيٌّ: زندہ رہنے کے لئے جگہ۔

وسف: وَسَّفَ تَوْسِيفًا الشیءَ: کو چھیلنا۔ تَوَسَّفَ الشیءُ: چھلنا۔ — البعيرُ: اونٹ کا موٹا ہونا اور اس کے پہلے بال گر کر نئے بال اُگنا۔ — ت اَوْبَارُ الإبلِ: اونٹوں کے بال جھڑ جانا۔

وسق: ا۔ وَسَقَ يَسِقُ وَسْقًا الشیءَ: کو اٹھانا، جمع کرنا۔ — البعيرَ: اونٹ پر بوجھ لادنا۔ — ت الناقةُ وغيرُها: اونٹنی وغیرہ کا حاملہ ہونا۔ صفت: وَاسِق جمع وَاسِقات و وِسَاق نیز مُوَاسِق و مَوَاسيق (قیاس کے خلاف)۔ — العينُ الماءَ: آنکھ کا تر ہونا۔ کہا جاتا ہے: لا افعل ذلك ما وسقت عينی الماءَ: جب تک میری آنکھیں تر ہیں میں اس کو نہیں کروں گا یعنی کچھ نہیں کروں گا۔ — ت النخلةُ: کھجور کے درخت کا پھلدار ہونا، بحری فوج کے لوگ کہتے ہیں: وَسَقَ السفينةَ: اس نے جہاز پر بوجھ لاد دیا۔ — وَسِيقًا البعيرَ: اونٹ کو ہانکنا۔ وَسَّقَ الحنطةَ: گندم کو کھپوں میں تقسیم کرنا۔ وَاسَقَ مُوَاسَقَةً هُ: کا مقابلہ کرنا، کے برابر ہونا۔ اَوْسَقَ اِيْسَاقًا الدابّةَ: جانور پر بوجھ لادنا۔ — ت النخلةُ: کھجور کے درخت کا بہت پھل دار ہونا۔ اِتَّسَقَ الأمرُ: کام کا ترتیب میں ہونا۔ — ت الإبلُ: اونٹوں کا جمع ہونا۔ — القمرُ: چاند کا پورا ہونا۔ اِسْتَوْسَقَ اِسْتِيساقًا: اکٹھا ہونا۔ — الأمرُ: کام کا ترتیب میں ہونا۔ — لهُ الأمرُ: کے لئے کام کا ممکن ہونا۔ الوَسْق (مص) جمع اَوْساق: سات صاع، اونٹ کا بوجھ۔ — جمع أَوْسَاق و وُسُوق: کھجور کے درخت کا بوجھ۔ الوَسِيق (مص) دھتکار، بارش۔ الوَسِيقَة: حاملہ۔ ناقة وسيقة: حاملہ اونٹنی۔ — من الإبل جمع وَسَائِق: اونٹوں کا ریوڑ۔ المُتَّسِق: چاند کا ایک نام۔ — عند اهل العروض: اوزان شعر میں ایک وزن جس کا نام متدارک بھی ہے، جو آٹھ بار فَعِلُنْ پر مشتمل ہے۔

۲۔ المِيساق جمع مَيَاسِيق و مَآسِيق من الحمام: بڑے بازوؤں والا کبوتر، وہ پرندہ جو اڑنے میں پر پھڑ پھڑائے۔

ت وَسَقَ يَسِقُ وَسْقًا ہ: جہاز یا کشتی پر کوئی چیز لادنا۔ اَوْسَقَ: بمعنی وَسَقَ۔ اِتَّسَقَ: ترتیب میں ہونا، اچھی ترتیب میں ہونا۔ ـــ مع: سے ہم آہنگ ہونا، کے مطابق ہونا، کے موافق ہونا۔ اِسْتَوسَقَ لِ: کے لئے ممکن ہونا یا ہو جانا۔ وَسْق جمع وُسُوق و اَوْساق: بوجھ، لے جایا جانے والا مال، جہاز کی کھیپ، بارِ جہاز۔ اِتِّسَاق: ہم آہنگی، مطابقت میل۔ مُتَّسِق: اچھی طرح مرتب، متوازن، ہم آہنگ، مطابق۔ وِسْكي: وسکی (شراب)۔

وسل: وَسَلَ يَسِلُ وَسِيلَةً و وَسَّلَ و تَوَسَّلَ اِلَى اللّٰه بعمل او وسيلة: کسی کام یا وسیلہ سے اللہ تعالیٰ کا تقرب حاصل کرنا۔ صفت: واسل۔ الوَاسِلة والوَسِيلَة جمع وَسِيل و وَسَائِل و وُسُل: تقرب کا ذریعہ، بادشاہوں کے ہاں مرتبہ، درجہ۔

ت تَوَسَّلَ اِلَى: کے دل میں گھر کرنا، کا منظورِ نظر بن جانا، کے نزدیک عزیز یا مقبول ہونا، موردِ عنایات ہونا، تک رسائی چاہنا، کی مہربانی کا خواہاں ہونا، کی منت سماجت کرنا، سے التماس کرنا، التجا کرنا۔ ـ ب: کی مدد مانگنا، سے درخواست کرنا، کو بطور ذریعہ استعمال کرنا، (ذریعہ) استعمال کرنا۔ وَسِيلَة جمع وَسَائِل: ذریعہ، تدبیر، ترکیب، مصلحت، چارہ کار، آلہ، آلۂ کار، سبب، عامل (جمع عوامل)، اقدام، قدم۔ وَسَائِلُ الاحتياط: احتیاطی تدابیر، پیش بندیاں۔ وسائل التعليم: تعلیمی اعانتیں، تربیتی اعانتیں، سامانِ تعلیم۔ وسائلُ التكييف: ایئر کنڈیشنگ کی تنصیبات۔ وسائل المواصلات: ذرائع مواصلات۔ وسائل النقل: ذرائع نقل وحمل۔ اِبتَغَى الوسِيلة اِلَى ب: کے دل میں کے ذریعے گھر کرنا، کے نزدیک کے ذریعے موردِ عنایات ہونا۔ اِتَّخَذَ منه وسيلةً لِ: کو کے لئے چارۂ کار سمجھنا۔ تَوَسُّل: درخواست التماس، التجا، پُر ولولہ اپیل۔ تَوَسُّلاً اِلَى: میں اس ذریعہ سے کامیاب ہونے کے لئے۔

وسم: وَسَمَ يَسِمُ وَسْماً و سِمَةً ہُ: پر پکا نشان لگانا، کو داغی کرنا، پر داغ لگانا، پر شناخت کا نشان لگانا۔ ـــ الوسمِيُّ الارض: موسم بہار کی پہلی بارش کا زمین پر پڑنا۔ وَسُمَ يَوسُمُ وَسَامًا و وَسَامَةً الغلام: لڑکے کا خوبصورت چہرے والا ہونا۔ ـ الوجهُ: چہرہ کا خوبصورت ہونا۔ وَسَّمَ: موسم حج میں مکہ میں حاضر ہونا۔ وَاسَمَ مُوَاسَمَةً ہُ: سے خوبصورتی میں غالب ہونا۔ تَوَسَّمَ الرجُلُ: موسم بہار کی گھاس تلاش کرنا۔ ـــ الشيءَ: کو غور سے دیکھنا، کی علامت طلب کرنا، کو پہچاننا۔ ـ فيه الخيرَ: میں بھلائی کا اثر دیکھنا، میں ہونہاری کی علامتیں دیکھنا، سے بہت سی نیکی کی توقع کرنا، سے بہت امیدیں وابستہ کرنا۔ ـــ بالوَسِمَةِ: وسمہ لگانا۔ اِتَّسَمَ: نشان دار ہونا، ممیز ہونا۔ السِمَة (مص) جمع سِمَات: علامت، داغ کا اثر۔ الوَسْم (مص) جمع وُسُوم (ن): سبز پتوں والا درخت، علامت، داغ کا اثر۔ الوَسْمَة والوَسِمَة: نیل کے پتے یا ایسا پودہ جس کے پتوں سے رنگ کیا جاتا ہے۔ الوَسْمِي: موسم بہار کی پہلی بارش۔ الوِسَام جمع اَوْسِمَة: جانوروں پر لگایا ہوا نشان، تمغہ۔ الوَسَامَة (مص): حسن کا اثر، حسن و جمال۔ الوَسِيم جمع وُسَمَاء و وِسَام مونث وَسِيمَة جمع وِسَيمات و وِسَام: خوبصورت چہرے والا۔ الأَوْسَم: زیادہ خوبصورت۔ المَوسِم جمع مَوَاسِم: لوگوں کے جمع ہونے کی جگہ، مکہ معظمہ میں حاجیوں کے جمع ہونے کا وقت، مکہ میں حاجیوں کا میلا، بڑی عیدیں۔ ـــ عند اهلِ لبنان: ریشم کے کام کا زمانہ۔ ـــ عند العامة: ایسا مرض جو زندگی میں ایک بار لگتا ہے جیسے چیچک۔ المِيسَم جمع مَيَاسِم: داغ لگانے کا آلہ، حسن و جمال۔ المَوَاسِم: داغ دیئے ہوئے اونٹ۔

ت وَسَمَ يَسِمُ وَسْماً و سِمَةً: جانور پر نشان لگانا، داغ لگانا، پکا نشان لگانا۔ وَسَمَهُ بالعَار: پر بدنامی کا داغ لگانا، کو بدنام کرنا۔ وُسِمَ جبينهُ ب: کے چہرہ پر کچھ لکھا ہونا۔ وَسَّمَ ہ: کو ممتاز کرنا، کو اعزاز عطا کرنا، کو تمغہ دینا، رتبہ دینا۔ تَوَسَّمَ ہ: کی جانچ پڑتال کرنا، کو توجہ سے دیکھنا، بغور دیکھنا، ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا۔ ـــ ب: پر کا نشان لگنا، کا خاصہ ہونا، کا وصف یا نشان ہونا۔ تَوَسَّمَ فيه خيراً: میں ہونہاری کی علامتیں دیکھنا، سے بہت سی خوبیوں اور بھلائیوں کی توقع کرنا، سے بہت سی امیدیں یا توقعات وابستہ کرنا۔ اِتَّسَمَ: پر نشان یا داغ لگنا۔ ـــ ب: سے متصف ہونا، کی چھاپ رکھنا۔ سِمَة جمع سِمَات: نشان، خصوصیت، وصف، خارجی خصوصیت، چہرہ، چہرہ مہرہ، شکل وصورت، چھاپ، امتیازی وصف، طرہ امتیاز، نقش، ٹھپا، طبع، اثر، تاثر، امتیازی خصوصیت، فطرت، ویزا (visa) جمع سِمَات: چہرے کا اتار چڑھاؤ، وضع قطع، چال ڈھال، رویہ، طریقہ، معنی، مطلب، مفہوم۔ وَسْم جمع وُسُوم: داغ، چھاپ، مارکہ، قسم، قبائلی نشان، قبائلی چھاپ، خصوصیت، نشان، نوابی نشان، امیری نشان۔ وِسَام جمع اَوْسِمَة: بیج، بلا (badge)، تمغہ، میڈل (medal)، رتبہ، اعزازی بلا یا نشان۔ وِسَامُ الاستحقاق: حق یا استحقاق کا رتبہ۔ وِسَامُ رَبْطَةِ الساق: اعلیٰ درجہ کا اعزازی نشان۔ وِسامُ الشَرَف (جَوْقَةُ الشَرَف): نشانِ اعزاز (فوجی)۔ وَسَامَة: حسن، جمال، خوبصورتی، دلفریبی، دلکشی، دلربائی، دل بری، دل آویزی۔ وَسِيم جمع وُسَماء و وِسام: حسین، خوبصورت، خوش انداز، دلکش، خوش مزاج، خوبصورت چہرہ)۔ مَوْسِم جمع مَوَاسِم: موسم، مسرت کا موسم، حج کا تہوار، جشن کا دن، چھٹی، تعطیل، میلہ، مقررہ تاریخ، آخری مدت، کٹائی، فصل۔ المَواسِم والأعياد: جشن اور چھٹیوں کے دن۔ موسِم الإصْطِياف: موسم گرما میں تفریح کا موسم۔ موسمٌ تَمثِيلِيٌّ یا موسم مسرَحِيٌّ: تھیٹروں کا موسم۔ موسمُ الحج: حج کا موسم۔ موسم القطن: کپاس کی کٹائی، کپاس کا موسم۔ الريح الموسمية: مون سون، موسمی ہوائیں (monsoon)۔ مِيسَم جمع مَوَاسِم و مَيَاسِم: داغ لگانے کا لوہا، داغنے کا لوہا، داغ، چھاپ، دامن پر داغ۔ مَوْسُوم: داغا ہوا، بدنام کیا ہوا۔ ـ ب: سے متصف، کی خصوصیت والا۔

وسن: ۱۔ وَسِنَ يَوْسَنُ وَسَناً وَ سِنَةً: اونگھنا۔ صفت: وَسِن و وَسْنَان و مِيسَان مؤنث: وَسِنَة و وَسْنَى و مِيسَان:۔ بیدار ہونا، جاگنا۔ ـــ فلانٌ: کنویں کی بدبو سے بیہوش ہونا۔ اَوْسَنَتْهُ البئرُ: کو کنویں کا بیہوش کر دینا۔ تَوَسَّنَ ہُ: کے پاس نیند کے وقت آنا۔ اِسْتَوْسَنَ: وَسِن کے معنی میں: السِنَة (مص): اونگھ، غنودگی۔ هو في سِنَةٍ: وہ غفلت میں ہے۔ الوَسَن (مص): اونگھ، غنودگی۔ الوَسْنَة: نیند کی کمی، اونگھ۔ الوَسَنى: بہت اونگھنے والا۔ المَوْسُون مؤنث مَوْسُونَة: سست، کاہل۔

۲۔ الوَسَن جمع اَوْسان: حاجت۔

ت وَسِنَ يَوْسَنُ وَسَناً و سِنَةً: سونا، محوِ خواب ہونا۔ وَسَنٌ: نیند، خواب، اونگھ، جھپکی۔ سِنَة: نیند، خواب، اونگھ، جھپکی۔ سنةٌ مِن النَوم: ہلکی سی نیند، جھپکی، ذرا آنکھ لگنا۔ وَسِن: نیم خوابیدہ، اونگھتا ہوا۔ وَسْنَان مؤنث وَسْنَى: نیم خوابیدہ، اونگھتا ہوا۔

وسی: وَسَى يَسِي وَسْياً رأسَهُ: کا سر مونڈنا۔ أَوْسَى إيسَاءً الرأسَ: سر مونڈھنا۔ ـــ الشيءَ: چیز کو کاٹنا۔ المُوسَى جمع مَوَاسٍ: استرہ۔

۲۔ وَاسَى مُوَاسَاةً الرجُلَ: آدمی کی مدد کرنا۔

وش: وَشْوَشَ وَشْوَشَةً فلانًا: سے سرگوشی میں کہنا، کانا پھوسی کرنا۔ ــ هُ الشیءَ: کو کوئی چیز ہلکے سے پکڑانا۔ تَوَشْوَشَ القومُ: ایک دوسرے سے سرگوشی میں بات کرنا۔ الوَشْوَش و الوَشْواش: ہلکا، تیز رفتار، جلد باز۔ رَجُلٌ وَشْوَشِيُّ الذراع: کام میں پھرتیلا مرد۔

○ وَشْوَشَة: سرگوشی، کانا پھوسی۔

وبش: الوَبْش: موٹی کھجور وغیرہ۔ الوَبْش اوشاب کا واحد: بے ترتیب لوگ، اوباش لوگ۔

وشج: وَشَجَ يَشِجُ وَشْجًا تِ الأغصانُ: شاخوں کا ایک دوسرے میں الجھی ہوئی ہونا۔ (کہا جاتا ہے: وشجت بك قرابتُهُ: اس کی قرابت تم سے مل گئی۔ وشجت في قلبه أُمورٌ و هُمومٌ: اس کے دل میں معاملات اور تفکرات گڈمڈ ہوگئے۔) ــ و وَشَّجَ محملَهُ: ڈولی کو تسمہ وغیرہ سے باندھنا تاکہ کوئی چیز گرنے نہ پائے۔ ــ اللهُ قرابتَهُ بكُمْ: اللہ تعالیٰ کا کسی کی قرابت تم سے جوڑ دینا۔ ــ اللّٰهُ بين القوم: اللہ تعالیٰ کا لوگوں کو آپس میں جوڑ دینا۔ تَوَشَّجَ و تَواشَجَ تْ عروق الشجرة و نحوها: درخت وغیرہ کی جڑوں کا آپس میں الجھا ہوا ہونا۔ الواشِج (فا) مونث واشجة: پیچیدہ۔ الواشِجَة: باہم پیوستہ رشتہ داری۔ الوَشِيج: باہم پیوستہ رشتہ داری، رشتہ داری کی باہم پیوستگی، تیر بنانے کا درخت، نیزے۔ کہا جاتا ہے: تطاعنوا بالوشيج: انہوں نے ایک دوسرے پر نیزوں سے حملہ کیا۔ الوَشِيجَة جمع وَشائج: درخت کے ریشہ کی بنی ہوئی رسی جس کو دو لکڑیوں میں الجھا کر اس سے گیہوں وغیرہ ایک جگہ سے دوسری جگہ لیجائی جاتی ہے۔ و شائج کا واحد: کان کی رگ۔ کہا جاتا ہے: هُمْ وَشِيجَةُ القوم: وہ قوم میں اجنبی ہیں۔

○ وَشِيجُ الاتصال: قریب قریب جڑا ہوا، مربوط۔ وَشِيجَة جمع وشائج: قریبی رشتہ۔ مُتَواشِج: مربوط، باہم مربوط۔

وشح: وَشَحَ ہ: کو جڑاؤ پیٹی پہنانا۔ تَوَشَّحَ بسيفه: تلوار کو گردن میں لٹکانا۔ ــ بثوبه: کپڑا پہننا یا بغل سے نکال کر کندھے پر ڈالنا۔ ــ الجبلَ: پہاڑ پر چلنا۔ ــ واتَّشَحَ: مرصع پٹکا پہننا۔ الوِشاح: تلوار، کمان۔ ذو الوشاح: حضرت عمر بن الخطاب کی تلوار۔ ــ والوُشاح جمع وُشُح و أَوْشِحَة و وَشائح: جڑاؤ پیٹی۔ الوشاحة: تلوار۔ الوَشْحاء: سفید دھاریوں والی کالی بکری۔ [illegible] موشح: اشعار کی ایک قسم جس میں ایک قافیہ کی پابندی نہیں ہوتی۔ یہ اہل اندلس کی ایجاد ہے اسے قصیدہ کہا جاتا ہے۔ اس سے مُوَشَّحَة جمع مُوَشَّحات ہے۔ المُوَشَّحَة من الطير او الظبا: پرندہ یا ہرن جس کی گردن پر مالا کی طرح دو خطوط ہوں۔

○ وَشَّحَ ہ: کو وشاح سے سجانا یا وشاح پہنانا۔ تَوَشَّحَ و اتَّشَحَ ب: پیٹی پہننا، پٹکا یا کمر بند پہننا، اپنا (ایک نیا نام) رکھنا، کے نام سے مشہور ہونا۔ مُتَّشِح ب: (کوئی لباس) پہنے ہوئے۔

وشر: وَشَرَ يَشِرُ وَشْرًا سنانَهُ: دانتوں کو تیز اور باریک کرنا۔ ــ الخشبة بالمنشار: لکڑی کو آرے سے چیرنا۔ اِتَّشَرَ و اسْتَوْشَرَ: دانت تیز اور باریک کرنے کو کہنا۔ المَوْشور (مفع) جمع مَواشير (ہ): تین ضلعوں والا بلوری جسم۔ المنشار: آرا۔

○ مَوْشُور جمع مَواشِير: منشور (prism)۔ مَوْشُوري: منشوری (prismatic (al))۔

وشز: وَشِزَ يَشِزُ وَشَزًا: جلدی کرنا۔ تَوَشَّزَ للشر: برائی کے لئے تیار ہونا۔ الوَشْز والوَشَز جمع أَوْشاز: جلدی، بلند جگہ، جس کی پناہ لی جائے؛ زندگی کی سختی۔ الوَشِيزَة: الوشائز کا واحد: بہت بھرا ہوا تکیہ۔

وشظ: وَشَظَ يَشِظُ وَشْظًا العظمَ: ہڈی کا ایک ٹکڑا توڑنا۔ ــ الفأسَ: کلہاڑی کے دستہ میں پچر لگانا۔ ــ القومُ الينا: تھوڑے لوگوں کا ہم سے آکر ملنا۔ الوَشِيظ جمع أَوْشاظ: تابع، حلیف، قوم میں اجنبی، خسیس، مختلف النسل لوگ۔ ــ والوَشِيظَة جمع وَشائظ: لکڑی کا ٹکڑا جس سے لکڑی کا پیالہ جوڑا جاتا ہے۔ کہا جاتا ہے: هم وَشِيظَةٌ في قومهم: وہ قوم میں ادنی لوگ ہیں۔ هو وشيظة فيهم: وہ لوگوں میں ادنی ہے۔

وشع: ا۔ وَشَعَ يَشَعُ وَشْعًا الشيءَ: چیز کو خلط ملط کرنا، ملانا۔ ــ القطنَ: روئی کو لپیٹنا۔ ــ وَشْعًا و وُشوعًا تِ البقلةُ: سبزی کا پھول دار ہونا۔ ــ هُ الشيءُ: کے اوپر ہونا۔ وَشَعَ القطنَ: روئی کو دھننے کے بعد لپیٹنا۔ ــ الشيءُ في الشيء: ایک چیز کا دوسری چیز میں داخل ہونا۔ ــ الثوبَ: کپڑے پر بیل بوٹے ڈالنا۔ ــ الشيبُ رأسَهُ: سر پر بالوں کی سفیدی ظاہر ہونا۔ ــ القومُ على كَرْمِهِم او بُستانِهِم: انگوروں کی بیلوں یا باغ کے اردگرد باڑ لگانا۔ أَوْشَعَ البقلُ او الشجرُ: سبزی یا درخت کا پھول دار ہونا۔ تَوَشَّعَ بالكذب: جھوٹ سے مزین ہونا۔ ــ الشيبُ رأسَهُ: سر پر بالوں کی سفیدی ظاہر ہونا۔ ــ الشيءُ: پراگندہ ہونا۔ ــ به: بہت ہونا۔ ــ القومُ الضيوفَ: لوگوں کا مہمانوں کو تقسیم کرکے ہر ایک کا ان کی ایک جماعت کو اپنے گھر لیجانا۔ الوَشْع (مص) جمع وُشُوع: سبزیوں کے پھول، شگوفے، پہاڑ میں تھوڑی سبزی۔ الوُشْع: مکڑی کا جالا۔ الوَشُوع: پہاڑ کی متفرق نباتات، حلق میں ٹپکانے کی دوا۔ الوَشِيع: کپڑے کا منقش بارڈر، گھر کی چھت یا چھت کی لکڑیوں پر ڈالی ہوئی چٹائی، خشک ہوکر گرا ہوا درخت کا حصہ، باغ کے گرد خاردار باڑ، فوج کے افسر کا خیمہ جہاں سے وہ لشکر پر نگاہ رکھتا ہے۔ الوَشِيعَة جمع وَشِيع و وَشائع: رنگ برنگ کے سوت لپیٹنے کا کنٹا، ہر پیچیدہ چیز، غبار کی دھاری، جلاہے کی نال۔ المُوَشَّع (مفع)۔ بُرْدٌ مُوَشَّعٌ: دھاری دار منقش چادر۔

۲۔ وَشَعَ يَشَعُ وَشْعًا و وُشُوعًا الجبلَ و فيه: پہاڑ پر چڑھنا۔ تَوَشَّعَ في الجبل: پہاڑ میں دائیں بائیں جانا۔ ــ تِ الغنمُ في الجبل: بکریوں کا چرنے کے لئے پہاڑ پر چڑھنا۔

○ وَشَّعَ ہ: (روئی) کو لپیٹنا۔ وَشِيع: جنگلا، باڑ۔ وَشِيعَة جمع وَشائع: ریل (reel) (دھاگے کی) نلکی۔ وشيعة التحريض: برقی تار کا لچھا۔

وشغ: ا۔ وَشَغَ يَشِغُ وَشْغًا ببوله: پیشاب کرنا۔ وَشَّغَ الثوبَ بالدم: کپڑے کو خون میں لتھیڑ کر دھاری دار کرنا۔ أَوْشَغَ إيشاغًا ببوله: پیشاب کرنا۔ تَوَشَّغَ بالسوء: برائی سے آلودہ ہونا۔

۲۔ أَوْشَغَ إيشاغًا العطيَّةَ: بخشش کم دینا۔ الوَشْغ والوَشِيغ: تھوڑا کم۔

وشق: ا۔ وَشَقَ يَشِقُ وَشْقًا ہ: کو خراش ڈالنا۔ ــ ہ بالرمح: کو نیزہ مارنا۔ ــ اللحمَ: گوشت کو پھانکوں میں کاٹنا۔ ــ وَشَّقَ الشيءَ: کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ أَوْشَقَ الشيءُ في الشيء: چیز کا چیز سے چمٹنا۔ تَواشَقَ القومُ العدوَّ بأسيافهم: دشمن کو تلواروں سے کاٹنا۔ اِتَّشَقَ القومُ العدوَّ بأسيافهم: دشمن کو گوشت کی طرح تلواروں سے کاٹنا۔ ــ فلانٌ اللحمَ: گوشت کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ الوَشْق (مص): متفرق چارہ۔ الوَشَق (ح): ایک درندہ جس کی کھال سے عمدہ پوستین تیار ہوتے ہیں۔ الوَشِيق والوَشِيقَة جمع وَشائق: سفر پر ساتھ لیجانے کے لئے ٹکڑوں میں کاٹا ہوا گوشت۔ المِيشاق جمع مَواشِيق: کنجی کا دندانہ۔

۲۔ وَشَقَ يَشِقُ وَشْقًا الرجُلُ: جلدی کرنا۔ الوَاشِق (فا) جلدی گزر جانے والی چیز، جیسے عمر، زمانہ۔

۳۔ الوَاشِق: تھوڑا دودھ، چڑیا، گوریا، کنجشک، باز، شاہین، شکرا۔

ٿ وَشَق: بن بلاؤ، سیاہ گوش۔

وشك: وَشُكَ يَوْشُكُ وَشْكًا و وَشَاكَةً و وَشَكَ الامرُ: جلدی ہونا صفت: وَشِيك۔ وَاشَكَ مُوَاشَكَةً: تیز چلنا۔ وَشَكَ: جلدی چلنا، قریب پہنچنا۔ اَوْشَكَ أن يموت: مرنے کے قریب ہونا (ماضی کے مقابلہ میں مضارع کا استعمال زیادہ ہے اور اس سے اسم الفاعل کا استعمال اس سے بھی کم ہے۔ اکثر و بیشتر اس کی خبر کے ساتھ أن آتا ہے۔ الوُشْكُ و الوَشْكُ و الوُشْكَان و الوِشْكَان و الوَشْكَان: سرعت۔ کہا جاتا ہے: وَشْكَانَ ما يكون ذلك یہ جلد ہونے والا ہے یا کس قدر جلدی ہونے کو ہے۔ (یہ اسم فعل ہے)۔ الوِشَاك: سرعت۔ الوَشِيك (مذکرو مؤنث کے لئے) قریب، جلد تیز، کہا جاتا ہے: خَرَجَ وَشِيكًا: وہ تیزی سے نکلا۔

ٿ وَشُكَ يَوْشُكُ وَشْكًا و وَشَاكَةً و وَشَكَ: جلدی ہونا۔ اَوْشَكَ أن: کو کرنے کو ہی ہونا، کو کرنے ہی لگنا ــــ أن/علی: کو کرنے کے قریب ہونا ــــ علی: کے قریب ہونا۔ يوشك أن (وہ) قریب قریب یا قریباً۔ وَشْك وُشك: رفتار، تیزی، پھرتی، جلدی، عجلت۔ علی وشك ان: کو کرنے کو ہی ہونا، کو کرنے ہی لگنا، کو کچھ کرنے کے قریب ہونا۔ علی وشك الخروج: باہر جانے کے قریب ہونا، باہر جانے لگنا۔ وَشْكَان: رفتار، تیزی، پھرتی، جلدی، عجلت۔ وَشِيك: قریب، نزدیک، سر پر کھڑا، آنے ہی والا، عن قریب ہونے والا، قریبی۔ وَشِيكُ الزوال: جلد تباہ ہونے والا۔ وشيك الحلّ: حل کے قریب، تقریباً حل شدہ (مسئلہ)۔

وشل: ۱۔ وَشَلَ يَشِلُ وَشْلًا و وَشَلانًا الماءُ: پانی کا بہنا، ٹپکنا۔ ــ وُشُولًا: کمزور ہونا، مفلس ہونا۔ اَوْشَلَ الماءَ: پانی کو تھوڑا پانا ــــ حَظَّهُ: کا حصہ تھوڑا یا کم کرنا۔ الواشل (فا) من الجبال: وہ پہاڑ جس سے پانی ٹپک رہا ہو۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ واشِلُ الرأی: فلاں شخص کمزور رائے والا ہے۔ هو واشِلُ الحظّ: وہ ناقص اور تھوڑے حصے والا ہے۔ الوَشَل جمع اَوْشَال: تھوڑے آنسو، چٹان یا پہاڑ سے ٹپکنے والا پانی، بہت پانی یا آنسو۔ (ضد) کہا جاتا ہے: جاءَ القوم اَوْشَالًا: لوگ ایک دوسرے کے پیچھے آئے۔

عيونٌ وَشِلَةٌ: تھوڑے پانی والے چشمے۔ الوُشُول: دولت کی کمی، نقصان، کمی۔ ناقةٌ وَشُولٌ: بہت دودھ والی اونٹنی، تھوڑا دودھ دینے والی اونٹنی (ضد)۔

۲۔ وَشَلَ يَشِلُ وُشُولًا اليه: سے خاکساری ظاہر کرنا۔ الوَشَل: ہیبت، خوف۔

ٿ وَشَل جمع اَوْشَال: ٹپکتا پانی، ٹپکتے آنسو۔

وشم: وَشَمَ يَشِمُ وَشْمًا اليدَ: ہاتھ گودنا۔ وَشَمَ الغصنُ: شاخ کا پتے نکالنا ــــ اليدَ: ہاتھ گودنا۔ اَوْشَمَ اِيْشَامًا المكانُ: جگہ کا سبزہ اُگنا ــــ الكرمُ: انگور کا رنگ پکڑنا ــــ الشيبُ فی رأسه: سر میں بڑھاپے کی سفیدی ظاہر ہونا ــــ البرقُ: بجلی کا چمکنا۔ ــ ت السماءُ: آسمان میں بجلی کا کوندنا۔ ــ ت الجاريةُ: لڑکی کے پستانوں کا ابھرنے لگنا ــــ فی عرض فلان: کو گالی دینا، پر عیب لگانا ــــ فی الامر: پر غور و تامل کرنا۔ کہا جاتا ہے: اَوْشَمَ يفعل كذا: وہ ایسا کرنے لگا۔ اِسْتَوْشَمَ اِسْتِيشَامًا: گودنے کے لئے کہنا یا اس کا ارادہ کرنا۔ الوَشْم (مص) جمع وُشُوم و وِشَام: گودائی، گودنے کے نشانات، پہلے ظاہر ہونے والی نباتات۔ الوَشْمة: وشم کا اسم مرة؛ بارش کا قطرہ۔ کہا جاتا ہے: ما عصاهُ وَشْمَةً: اس نے اس کی ذرا بھی نافرمانی نہیں کی۔ الوَشِيمَة: برائی، دشمنی۔ کہا جاتا ہے: بينهما وشيمةٌ: ان دو کے درمیان تو تکار، لڑائی اور دشمنی ہے۔

ٿ وَشَمَ يَشِمُ وَشْمًا و وَشَّمَ ه: کو گود کر نقش بنانا (tatoo)۔ وَشْم جمع وِشَام و وُشُوم: گودا ہوا نقش، گودنے کا نشان۔ وَشِيمَة: دشمنی، بیر، لڑائی، جھگڑا، فساد، کینہ، بغض، عناد، بداندیشی۔

وشن: تَوَشَّنَ الماءُ: پانی کا کم ہونا۔ الوَشْن: بلند زمین، موٹا اونٹ۔ الأَوْشَن: دستر خوان پر کھانے کا ساتھی۔

وشی: ۱۔ وَشَی يَشِي وَشْيًا و شِيَةً الثوبَ: کپڑے کو رنگوں سے مزین کرنا اور اس پر نقش و نگار بنانا ــــ الكلام: کلام میں جھوٹ بولنا ــ وَشْيًا و وِشَايَةً به الی الملك: بادشاہ سے کسی کی چغل خوری کرنا۔ وَشَّی ذ ثوبًا: کو کپڑا پہنانا ــــ الثوبَ: کپڑے کو رنگوں سے مزین کرنا، کپڑے پر نقش و نگار بنانا ــــ الكلامَ: کلام میں جھوٹ بولنا۔ اَوْشَی اِيشَاءً المكانُ: کسی جگہ نباتات اگنا ــ ت النخلةُ: درخت خرما کا پہلا پھل لانا ــــ المعدن: کان میں سونے کا تھوڑا پایا جانا۔ ــ الشی: نقش و نگار والا ہونا۔

ــ الشيبُ فی رأسه: بڑھاپے کے سفید بالوں کا سر میں پھیل جانا۔ استوشی المعدنُ: کان میں سونے کا تھوڑی مقدار میں پایا جانا۔ الوَاشِی (فا) جمع وَاشُون و وُشَاة: چغل خور، جلاپا۔ الشِيَة (مص) جمع شِيَات: ہر وہ رنگ جو کسی چیز کے زیادہ رنگوں کے مخالف ہو، علامت، نشان۔ الوَشْی (مص) جمع وِشَاء: کپڑے کے نقش و نگار، نقش و نگار والے کپڑے۔ وَشْیُ السيف: تلوار کا جوہر۔ الوُشَاة: سونے پر ٹھپہ لگانے والے۔ الوَشَّاء: بہت چغل خور، نقش و نگار والے کپڑے بیچنے والا۔ الأَشْيَة: داغ دار۔ ثَوْرٌ اَشْيَةُ: داغ دار بیل۔ نست کیلئے وشوی کہا جاتا ہے۔

۲۔ وَشَی يَشِي وَشْيًا و وِشَايَةً بنو فلان: کی اولاد کا زیادہ ہونا۔ اَوْشَی اِيشَاءً الرجُلُ: کے مویشیوں کا زیادہ ہونا اور نسل بڑھانا ــــ الشیءَ: چیز کو نکالنا، کو جاننا ــــ الفرسَ: گھوڑے کو اکسانا ــــ الدواءُ المريضَ: دوا کا بیمار کو تندرست کرنا ــــ فی الدراهم: کچھ درہم لینا۔ اِيْتَشَی اِيتِشَاءً العظمُ: شکستہ ہڈی کا ٹوٹ کر درست ہونا۔ اِسْتَوْشَی الفرسَ: گھوڑے کو اکسانا ــ الحديثَ: پر بحث کرنا، کو جمع کرنا ــــ الرجُلَ: سے مانگنا، کے ہاتھ میں جو کچھ ہوا سے نکالنا۔ الوَاشِی جمع وَاشُون و وُشَاة: بہت اولاد اور مویشیوں والا۔ الوَشَاء: اونٹوں کی کثرت۔

ٿ وَشَی يَشِي وَشْيًا ه: (کپڑے) کی تزئین کرنا، کپڑے کو کئی رنگوں سے خوشنما بنانا، کپڑے پر سوزن کاری کرنا۔ وَشْيًا و وِشَايَةً ب الی: پر کا بہتان باندھنا، کو سے بدنام کرنا، رسوا کرنا، سے کی بدگوئی کرنا ــــ ب: کے خلاف مخبری کرنا، کو علانیہ مجرم ٹھہرانا، کو برا بھلا کہنا، ملامت کرنا، کو دغا دینا، سے غداری کرنا۔ وَشَّی ه: (کپڑے) کی تزئین کرنا، کپڑے کو کئی رنگوں سے خوبصورت و خوشنما بنانا، کپڑے پر سوزن کاری کرنا۔ شِيَة جمع شِيَات: بڑا سا بد رنگ دھبہ، دھبا، داغ، نشان، خرابی، عیب، نقص، علامت۔ وَشْی جمع وِشَاء: کئی رنگوں سے کی گئی زیبائش، تزئین، سوزن کاری۔ سوزن کاری کیا ہوا یا چھاپا ہوا کپڑا۔ وَشَّاء: سوزن کاری والا یا چھاپہ شدہ کپڑے بیچنے والا۔ وِشَايَة: رسوائی یا بدنامی، ہتک عزت، بہتان، تہمت، اتہام۔ تَوْشِيَة: سجاوٹ، تزئین، آرائش، زیبائش، سوزن کاری۔ واشٍ جمع واشُون و وُشَاة: غدار، دغاباز، بہتان لگانے والا۔

بدگوئی کرنے والا، مخبر، برا بھلا کہنے والا۔

وص ۱۔ وَصَّ یَوُصُّ وَصًّا العملَ: کام کو مضبوط بنانا۔ وَصْوَصَ تَوصِیصًا ت المرأۃُ: عورت کا نقاب کو تنگ کرنا۔

۲۔ وَصْوَصَ عینہٗ: نظر جمانے کے لئے آنکھ کو تنگ کرنا، پردہ کے سوراخ سے دیکھنا۔ ـــــ الجروُ: پلے کا آنکھیں کھولنا۔ ـ بِ الجاریۃ: برقع میں سے لڑکی کی صرف آنکھوں کا نظر آنا۔ الوَصْوَص و الوَصْوَاص جمع وَصَاوِص و وَصَاوِیص: پردہ میں آنکھ کے برابر سوراخ، چھوٹا برقع۔ الوَصاوِص: زمین کے بڑے بڑے پتھر۔

۞ وَصْوَص: سوراخ یا درز سے جھانکنا، چوری چوری دیکھنا۔ وَصْوَص و وَصْواص جمع وَصاوِص: جھانکنے کا سوراخ۔ وَصْوَصَۃ: جھانکنا، چوری چوری دیکھنا، دزدیدہ نظر۔

وصا: وَصِیَ یوصا وَصًا الثوبُ: کپڑے کا میلا ہونا۔

وصب: ۱۔ وَصَبَ یَصِبُ وُصُوبًا: دائم رہنا، ثابت رہنا۔ ـــ الدَّینُ: قرض لازم ہونا۔ ـــ علی الأمر: کام کو کرتے رہنا، کو حسن کا کارانہ طریقہ سے کرنا۔ وَصِبَ یَوْصَبُ وَصَبًا و وَصَبًا: بیمار ہونا، بیمار پڑنا صفت: وَصِب جمع وَصَابیٰ و وِصاب۔ وَاصَبَ علی الامر: کو کرتے رہنا۔ اَوْصَبَ: بیمار ہونا، بیمار پڑنا۔ ـــ اللّٰہُ فلانًا: اللہ تعالیٰ کا کسی کو بیمار کرنا، بیماری میں مبتلا کرنا۔ اَوْصَبَ الرجُلُ: بیمار اولاد والا ہونا۔ ـ الشیءُ: دائم ہونا، ثابت ہونا۔ ـــ علی الامر: کو کرتے رہنا۔ تَوَصَّبَ: بیمار ہونا، بیمار پڑنا، درد پانا۔ الوَاصِب (فا): دائم۔ الوَاصِبَۃ: الواصب کا مؤنث: بہت دور تک پھیلا ہوا بیابان جو ختم ہوتا نظر نہ آئے۔ الوَصَب جمع اَوْصاب: دائمی بیماری، درد، جسم کی لاغری، تھکن، سستی۔ المُوَصَّب: بہت دردوں والا۔

۲۔ الوَصَب جمع اَوْصاب: بنصر اور سبابہ کے درمیان کا حصہ۔

۞ وَصَبَ یَصِبُ وُصُوبًا: جاری رہنا، رہنا۔ وَصِبَ یَوْصَبُ وَصَبًا و تَوَصَّبَ: (دائمی طور پر) بیمار ہونا۔ وَصَب جمع اَوْصاب: بیماری، بے آرامی، سختی، تکلیف، مصیبت۔ وَاصِب: پائدار، مضبوط، مستقل۔

وصد: ۱۔ وَصَدَ یَصِدُ وَصْدًا: ثابت رہنا۔ ـــــ الثوبَ: کپڑا بننا۔ ـ بالمکان: کسی جگہ قیام کرنا۔ وَصَّدَ الثوبَ: کپڑا بننا۔ اَوْصَدَ البابَ: دروازہ بند کرنا۔ ـ القِدرَ: ہانڈی ڈھانکنا۔ ـ علی فلان: کو تنگ کرنا۔ ـــ و استَوصَدَ: پہاڑ میں مویشیوں کے لئے باڑہ بنانا۔ الوِصاد: بندش، ڈھکائی (دروازہ بند کرنا، ہانڈی ڈھکنا)۔ الوَصّاد: جولاہا۔ الوَصِید جمع وُصُد: تنگ، بند کیا ہوا، قریب قریب جڑوں والی نباتات، غار چوکھٹ، گھر کا صحن، پہاڑ، دوبارختنہ شدہ۔ ـــ و الوَصِیدۃ جمع وَصائِد: پہاڑ میں مویشیوں کا باڑہ۔ المُوصَد: پردہ۔

۲۔ وَصَّدَ الکلبَ بالصید: کتے کو شکار پر بھڑکانا۔ اَوْصَدَ الکلبَ بالصید: کتے کو شکار پر بھڑکانا۔

۳۔ وَصَّدَ فلانًا: کو ڈرانا۔

۞ وَصَدَ یَصِدُ وَصْدًا: ثابت و مضبوط ہونا، مضبوطی سے قائم رہنا۔ اَوْصَدَ ہ: (دروازہ) بند کرنا۔ اَوْصَدَ البابَ فی وجھہ: کا راستہ روکنا، کو آنے نہ دینا۔ وَصِید: چوکھٹ، دہلیز۔

وصر: الوِصر جمع اَوَاصِر: عہد ـــ والوصیرۃ والأوصر: عہدنامہ، چیک، دستاویز۔

وصع: وَصَعَ یَصَعُ وَصْعًا الشیءَ: کو پوشیدہ کرنا۔

وصف: وَصَفَ یَصِف وَصْفًا وصِفَۃً الشیءَ: کو بیان کرنا، کی تعریف کرنا۔ ـ الشیءُ: کو میٹھا کرنا۔ ـ الطبیبُ للمریض: طبیب کا مریض کے لئے دوا تجویز کرنا۔ ـــ وُصُوفا الفرسُ: گھوڑے کا عمدگی سے چلنا۔ وَصُفَ یَوصُفُ وَصافۃً الغلامُ: لڑکے کا خدمت کرنے کے لائق ہو جانا۔ صفت: وَصِیف: اسم الایصاف و الوَصافۃ۔ وَاصَفَہٗ: کوئی چیز اس کی صفت بتا کر فروخت کرنا۔ اَوْصَفَ اِیصافًا الغلامُ: لڑکے کا نوکری کے لائق ہونا۔ تَوَصَّفَ وَصِیفًا أو وَصِیفۃً: خادم یا خادمہ خادم یا خادمہ بنانا۔ تَوَاصَفَ القومُ الشیءَ: کو ایک دوسرے سے بیان کرنا۔ اِتَّصَفَ الشیءُ: چیز کا قابل بیان ہونا۔ ـــ الرجُلُ: اچھی صفات سے ستودہ ہونا۔ ـــ بالصفات الحمیدۃ: ستودہ صفات والا ہونا۔ اِستَوصَفَ فلانًا الشیءَ: کو کوئی چیز بیان کرنے کے لئے کہنا۔ ـــ الطبیبَ: حکیم سے نسخہ تجویز کرانا۔ ـــ الغلامُ: لڑکے کا قابل خدمت ہونا۔ الصِفَۃ (مص): صفت، خوبی، وہ علامت جس سے موصوف پہچانا جائے۔ الصِفاتِیۃ: واحد صفاتی ایک فرقہ جو اللہ تعالیٰ کی صفات کا منکر ہے اور صرف ذات الوہیت کا اقرار کرتا ہے۔ الوُصْفِیۃ: صفت کی حالت۔ الوَصّاف: صفت سے واقف۔ طبیب۔ الوَصِیف جمع وُصَفاء مونث وَصِیفۃ جمع وَصائِف: خدمت کے قابل لڑکا۔ المُستَوصَف: کلینک، چھوٹا ہسپتال۔

۞ وَصَفَ یَصِفُ وَصْفًا/ ہ: کی صفت بیان کرنا، کے متعلق کہنا کہ، کو لفظوں میں بتانا، بیان کرنا، کا حال بیان کرنا، کی تصویر یا نقشہ کھینچنا، کی لفظوں میں تصویر کھینچنا، کی خاصیت بیان کرنا، کا امتیازی وصف بیان کرنا، کی کردارنگاری کرنا۔ ـــ ہ: کی تعریف کرنا، کی ستائش کرنا، کی تعریف کے پل باندھنا۔ ـــ ہ ب: سے کوئی چیز منسوب کرنا، سے کی نسبت دینا۔ ـ ہ ب: کو کا حامل سمجھنا، کو کا مالک خیال کرنا، کی کے لئے تعریف کرنا۔ ـ ب ہ: کو کی نیک نامی میں کہنا۔ ـ ہ ل: دوا کا نسخہ کے لئے لکھنا، کوئی دوا کے لئے تجویز کرنا۔ لا یُوصَف: ناقابل بیان، مبہم، نرالا، عجیب، انوکھا۔ وَاصَفَ ہ: ایک دوسرے سے کسی چیز کا حال بیان کرنا، کو ایک دوسرے کو بتانا۔ اِتَّصَفَ: بین کیا جانا۔ ـــ ب: کا بطور خوبی یا خصوصیت حامل ہونا، مالک ہونا، (کی وجہ) سے ممتاز ہونا، معروف ہونا، مشہور ہونا، متصف ہونا، واضح ہونا۔ اِستَوصَفَ ہ: (ڈاکٹر، حکیم) سے مشورہ کرنا، رجوع کرنا، پوچھنا۔ صِفَۃ جمع صِفات: خوبی، کمال، قسم، خاص بات، کیفیت، ماہیت، خاصہ، وصف، صفت، خصوصیت، امتیازی نشان، انوکھا پن۔ صفت (گرامر)، طریقہ، اسلوب۔ بِصِفَۃِ: بطور، کی حیثیت سے۔ بِصِفَتِہٖ وزیرًا: وزیر کی حیثیت سے، بطور وزیر۔ بِصِفَۃٍ خاصۃٍ: خاص کر، بالخصوص، خصوصاً۔ بِصِفَۃٍ غیر رسمیۃ: غیرسرکاری طور پر، غیرمصدقہ طور پر۔ وَصْف: بیان، توصیف، وصف، تصویرکشی، حلیہ کشی، نقل، امتیاز، خاصہ، نشان جمع اوصاف: خوبی، کمال، خاصہ، خصوصیت، وصف، امتیازی نشان، انوکھا پن، صفت (گرامر) اَوْصاف (جمع) کسی شخص کا بیان۔ شیءٌ یفوق الوصف: ناقابل بیان چیز، بیان کی دسترس سے باہر (چیز)۔ أخذَ اَوْصافَہٗ: کا بیان قلمبند کرنا۔ وصفۃ: بیان، تصویرکشی، حلیہ کشی، نقل، طبی نسخہ۔ وَصْفِی: توصیفی، بیانی، تصویرکشی کا۔ وَصّاف: بیان کرنے والا، تصویرکشی کرنے والا۔ وَصِیف جمع وُصَفاء: نوکر، خادم، ملازم لڑکا۔ وَصِیفَۃ جمع وَصائِف: نوکرانی، خادمہ، ملکہ یا شہزادی کی مصاحب خاتون، ملازمہ، مصاحبہ، بن بیاہی عورت جو ملکہ یا شہزادیوں کی مصاحب ہو۔ مُواصَفَۃ: بیان، توضیح، تشریح، ترجمانی، تفصیل، تصریح۔ جمع مواصفات: تفصیلات، تصریحات۔ مواصفۃ العلاج: علاج

کے لئے ہدایات، موصوف: بیان کردہ، نقل کردہ، لفظوں میں تصویر کھینچا ہوا، تصویر کشی کیا ہوا، نسخہ لکھا ہوا، تصور کردہ۔ ــــ ب: سے متصف، کا حامل، اسم جس کے بعد صفت ہو۔ مُتَّصِف ب: سے متصف، کا حامل، کا مالک۔ مُسْتَوصَف جمع مُسْتَوصَفات: کلینک(clinic)۔

وصل: وَصَلَ یَصِلُ وَصْلاً وصِلَةً وَصُلَةً الشیءَ بالشیءِ: چیز کو چیز سے جوڑنا، کو میں جمع کرنا۔ ــــ هُ بالف دینارٍ: کو ہزار دینار دینا۔ ــــ وَصْلاً وصِلَةً زیداً: زید سے نیکی کرنا، زید کو دینا۔ ــــ رَحِمَهُ: رشتہ داروں کے ساتھ صلہ رحمی کرنا۔ ــــ فلاناً: سے تعلق رکھنا۔ وُصُولاً و وُصْلَةً: صِلَةً الی المکان: کسی جگہ پہنچنا۔ کہا جاتا ہے: وصلنی الخبرُ و وصل إلیَّ الخبرُ: مجھے خبر پہنچی۔ ضربهُ ضربةً لا تُوصَل: اس نے اسے ناقابل علاج ضرب لگائی۔ وَصَّلَ الشیءَ بالشیءِ: چیز کو چیز سے جوڑنا، مربوط کرنا، باندھنا۔ ــــ و اَوْصَلَ فلاناً إلی کذا: کو تک پہنچانا۔ وَاصَلَ وِصَالا و مُوَاصَلَةً الشیءَ و فی الشیءِ: کو جاری رکھنا، کو کرتا رہنا۔ ــــ هُ: سے تعلق رکھنا۔ تَوَصَّلَ إلی کذا: تک پہنچنا۔ ــــ إلی فلان: تک پہنچنے کے لئے حیلہ کرنا۔ تَوَصَّلَ الیه بِوُصْلَةٍ و سبب: تک رسائی حاصل کرنا، کو رشوت دینا۔ تَوَاصَلَ الرجلانِ: ایک دوسرے سے تعلق رکھنا۔ اِتَّصَلَ بالشیءِ: سے ملنا، جڑنا۔ ــــ الیه: تک پہنچنا۔ ــــ بی خبرُ فلانٍ: میں اس سے باخبر ہوا۔ ــــ فلانٌ بالوزیر: وزیر کی خدمت میں لگنا۔ ــــ إلی بنی فلان: سے منسوب ہونا۔ اِسْتَوْصَلَ: میل واتحاد ڈھونڈنا۔ الصِلة (مص) جمع صلات: عطیہ، احسان، انعام۔ الوَصْل (مص): لیلةُ الوَصْل: قمری مہینہ کی آخری رات۔ حرف الوصل عند اهل القوافی: متحرک رَوِی کے بعد آنے والے حرف یعنی واو یا یاء یا الف یا ھاء۔ کہا جاتا ہے: هذا وصلُ هذا: یہ اس کے مثل ہے۔ الوُصْل والوِصْل جمع اَوْصال: عضو، جوڑ۔ الوُصْلَة (مص) جمع وُصَل: ملاپ، تعلق، دو چیزوں کو ملانے والی چیز، دور کا ملک، سفر کے ساتھی۔ الوَصُول: بہت میل رکھنے والا، بہت دینے والا۔ الوُصُول (مص): جمع وُصُولات (ت): وصولی کی رسید۔ الوُصُولِی: ایسا طامع جو ہر قیمت پر اپنا مقصد حاصل کرنے کے لئے دوڑ دھوپ کرے، نو دولت، نیا نواب، نیا امیر۔ الوُصُولِیَّة: نودولتی، نئی نوابی۔ وَصِیلُ الرجُلِ: ہمیشہ ساتھ رہنے والا، مثل۔ کہا جاتا ہے: هذا رجُلٌ وصِیلُ هذا: یہ اس جیسا آدمی ہے۔ الوَصِیلَة جمع وَصَائِل: جوڑنے والی چیز، دھاگے کا گولہ یا پیچک، وسیع و دور دراز ملک، عمارت، ارزانی، وصیل کا مؤنث، سفر کے ساتھی۔ ــــ جمع وَصِیل و وَصَائِل: دھاری دار کپڑا۔ اِتِّصالُ النَیِّرَین (فلك): سورج اور چاند کا اتصال یا ان کا بالمقابل ہونا۔ المَوْصِل: رسی وغیرہ کا جوڑ یا مقام اتصال۔ مَوصِلُ البعیر: اونٹ کے پڑے اور ران کا درمیانی حصہ، موت، عراق اور جزیرے کے درمیان ایک شہر کا نام۔ المَوْصِلان: موصل اور جزیرہ۔ المَوْصُول (مفع) (ح): ایک قسم کی بھڑ۔ المُسْتَوصِل (فا): المُسْتَوصِلَةُ من النساء: اپنے بالوں میں دوسرے کے بال لگانے والی عورت۔

وَصَلَ یَصِلُ وَصْلاً وصِلَةً ه ب: کو سے جوڑنا، کو سے نتھی کرنا، منسلک کرنا، کو کے ساتھ لگانا۔ ــــ صِلَةً: ربط قائم کرنا، تعلق، رابطہ، یا رشتہ قائم کرنا۔ ــــ بین و ــــ: کے اور کے درمیان رشتہ قائم کرنا، ربطہ یا تعلق کام میں لانا۔ ــــ ہ ب: کو کچھ دینا، کو کچھ عطا کرنا، کو کچھ انعام دینا۔ ــــ وُصُولا ه/الی: کسی دُو تک پہنچنا۔ ــــ ہ/الی: کے ہاتھ آنا۔ ــــ ه / ه یا إلی: کے پاس کچھ پہنچنا، کے پاس کچھ آنا۔ ــــ ه/إلی: کوئی رقم پہنچنا، (حساب میں) میزان آنا، کا کے مرادف ہونا، معنی یہ ہونا کہ، مطلب یہ ہونا کہ یا گویا کہ۔ ــــ إلی: کسی جگہ داخل ہونا۔ ــــ ب الی: کو تک لیجانا۔ وَصَلَنِی خطابٌ: مجھے ایک خط ملا ہے۔ وصله الخبر: اسے خبر پہنچی۔ یصلُ هذا اِلی حدٍ کذا: یہ اس حد تک پہنچتا ہے کہ جہاں۔ وصل الی الصفحة الحاسمة: فیصلہ کن مرحلہ میں داخل ہونا۔ وَصَّلَ ه ب: کو کے ساتھ جوڑنا، مربوط کرنا۔ ــــ ہ/ ه إلی: کو تک پہنچانا۔ ــــ ہ/ ه ه: دیکھنا کہ کوئی شخص یا چیز تک پہنچتی ہے۔ ــــ ہ/ ه إلی: کسی شخص یا چیز کو تک لیجانا۔ ــــ ہ: کو لفٹ دینا۔ ــــ ه اِلی: کو کسی شخص یا جگہ منتقل کرنا، کو کسی شخص یا چیز تک پہنچانا، بھیجنا، ارسال کرنا، منتقل کرنا۔ وَصَّلَ: موصل کے طور پر کام کرنا (برق کا)۔ ــــ ہ إلی: کے ساتھ تک جانا، حفاظت کے لئے کسی کے ہمراہ کسی جگہ تک جانا، تک کی رفاقت کرنا۔ ــــ ه إلی: کو برقی رو (سرکٹ) سے جوڑنا۔ ــــ ه ب: برقی آلہ کو دوسرے برقی آلہ سے جوڑنا۔ ــــ وَاصَلَ ه/فی: کو جاری رکھنا، کو کرتے رہنا، پر ثابت قدم رہنا، پر جما رہنا، ڈٹا رہنا، قائم رہنا۔ ــــ ه: سے جڑا ہونا، مربوط ہونا، سے متعلق ہونا، علاقہ رکھنا۔ ــــ ہ: کا قریبی دوست ہونا، کے ساتھ قریبی تعلقات برقرار رکھنا، قائم رکھنا۔ ــــ ها: عورت سے مباشرت کرنا، مجامعت کرنا۔ وَاصَلَ اللیلَ بالنهار: دن رات کام کرنا۔ وَاصَلَ جَهْدَه یا سَعْیَهُ فی: کے لئے انتھک کوششیں کرنا۔ اَوْصَلَ (بمعنی وَصَّلَ نیز): طویل مسافت کا ٹیلیفون کرنا۔ اَوْصَلَ کلَّ ذی حقٍ بحقِّهِ: ہر ایک کو اس کا جائز حق دینا، واجب الادا رقم، واجبات یا مواجب ادا کرنا۔ تَوَصَّلَ إلی: تک رسائی حاصل کرنا، تک بعض ذرائع سے پہنچنا، کسی نہ کسی طرح تک پہنچنا، میں آنا، میں پہنچنا، کو حاصل کرنا یا پانا۔ تَوَاصَلَ: باہم متصل ہونا، ایک لگاتار سلسلہ بنانا۔ اِتَّصَلَ ب: سے جڑنا، مربوط ہونا، سے متحد ہونا، سے یکجا ہونا؛ سے رابطہ کرنا، سے رابطہ قائم کرنا، سے ربط رکھنا، سے متعلق ہونا، سے علاقہ رکھنا، سے مربوط ہونا، سے وابستہ ہونا، سے آملنا، میں شامل ہونا، کسی شخص یا چیز کے قریب ہونا، سے متصل، ملحق یا ملا ہوا ہونا، غیر منقطع ہونا، کی ملک ہونا، کا رکن یا فرد ہونا، کے علم میں آنا۔ وَاصَلَ: جاری ہونا، مسلسل ہونا، ایک لگاتار سلسلہ بنانا۔ ــــ الی: کا رشتہ دار ہونا، کی اصل، نسل، پست پیڑھی یا مذہب کا پتہ لگانا کے پاس آنا، تک پہنچنا، میں پہنچنا۔ قد اِتَّصَلَ بِنا ان: ہمارے علم میں آیا ہے کہ...... اِتَّصَلَ بِهِ تلفونیا: سے بذریعہ ٹیلیفون رابطہ کرنا، سے رابطہ کرنا۔ اِتَّصَلَت به النارُ: آگ پکڑ لینا، آگ لگ جانا۔ صِلَة جمع صِلات: اتصال، تعلق، رشتہ، رابطہ، واسطہ، کڑی، حلقہ، بندھن، رشتہ داری، تحفہ، عطیہ۔ صِلَةُ الوصل: ملانے والا رابطہ۔ وَصْل: اتصال، تعلق، رابطہ، اتحاد، اتفاق، دھڑا، ایکا، انسلاک، رشتہ، خاکہ، خلاصہ، ملخص، تلخیص، عاشق ومعشوق کا اجتماع جمع اَوْصال: تعلق، رابطہ، رشتہ، پیوند۔ اتصال جمع وُصُولات: ووچر، رسید۔ وصل الفائت: گزشتہ قسطوں کا خلاصہ۔ لیلةُ الوصل: قمری مہینہ کی آخری رات۔ وُصْل و وِصْل جمع اَوْصال: بازو یا ٹانگ، جمع جوڑ۔ حلّ اوصالَهُ یا قَطَعَ اَوْصَالَه: کے عضو عضو الگ کرنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا، جوڑ جوڑ الگ کرنا، چیرنا، پھاڑنا۔ وُصْلَة جمع وُصْلات و وُصَل: اتصال، تعلق، رشتہ، ربط، جوڑ، وابستگی، ملانا، جوڑنا، جوڑ پابند، قبضہ، قلابہ، چول، جوڑنے والا ٹکڑا، جوڑنے کا کنڈا، حلقہ۔ دو پرزوں کو ملانے کا کانٹا، زائد اوراق جو کتاب میں

داخل کر دیئے جائیں، جیسے نقشے ضمیمے وغیرہ، اندراج، شمولیت، ایک حد تک انطباق، خط رابطہ، نشانِ الحاق (—) وُصْلَةُ التَّمَدُّد: توسیع کا جوڑ۔ وُصْلِيَة: ملانے والی سڑک، پہلو کی سڑک، معاون سڑک۔ وُصُول: آمد، حصول، یافت، کامرانی۔ رسید جمع وُصُولات: رسید، ووچر۔ وُصُولِي: جو بہت چھوٹی حیثیت سے امیر یا صاحب اقتدار بن گیا ہو، نو دولتیا، چھچھورا، کم ظرف، نیا امیر۔ وَصِيل: جدا نہ ہو سکنے والا دوست، دلی دوست، ہم نوالہ ہم پیالہ، یار غار، بے تکلف دوست۔ المَوْصِل: شمالی عراق کے ایک شہر کا نام۔ تَوْصِيل: متحد کرنا، جوڑنا، مربوط کرنا، سپلائی، دانہ، گھاس، چارہ، دودھ راتب، خوراک، ہری بھری کھیتی، مشین یا بندوق میں ڈالنے کی چیزیں، تعلق، اتصال، برقی اتصال، معاون تار، مشین میں سامان پہنچانے والا آلہ، برقی سرکٹ، جوڑ، ترسیل، خبر رسانی، اطلاع پہنچانا، ابلاغ، نشریہ، انتقال، ایصال بھیجنا، ارسال کرنا جمع تَوَاصِيل: رسید، ووچر۔ سَدَّاد التَّوْصِيل: پلگ (plug)۔ وِصَال: اجتماع، عاشق و معشوق کا اکٹھا ہونا (محبت میں)، راز و نیاز۔ مُوَاصَلَة: تعلق، جاری رکھنا جمع مواصلات: مواصلات، مواصلاتی لائنیں، اسباب المواصلات: مواصلات، ذرائع مواصلات۔ طُرُقُ المواصلات: آمد و رفت کے راستے۔ وزارة المواصلات: وزارتِ مواصلات۔ اِيصَال جمع اِيصالات: جوڑنا، ملانا، اتصال، متحد کرنا، اتحاد، تعلق، ترسیل، خبر رسانی، اطلاع، ٹرانسپورٹ، ارسال، پہنچانا، نقل و حمل، طویل مسافت کی ٹیلیفون کال کرنا، رسید، ووچر۔ بِتَوَاصُلٍ: لگاتار، متواتر، پے در پے۔ عَلَى اتِّصَالٍ ب: سے رابطہ میں۔ اِسْتَمَرَّ فِي اتِّصَالِهِ بِهِ: سے رابطہ رکھنا۔ نُقَطُ الاِتِّصَال: رابطہ کی جگہیں۔ اِتِّصَالٌ تِلِيفُونِي: ٹیلیفونی رابطہ۔ مَوْصُول: بندھا ہوا، جکڑا ہوا — ب: سے جڑا ہوا، چپکا ہوا، پرلگی ہوئی (آنکھیں)۔ اسم موصول اَيَّامًا مَوْصُولَةً: چند یا کئی لگاتار دن، کچھ عرصہ۔ مُوَصِّل جمع مُوَصِّلَات: موصل (conductor)۔ مُتَوَاصِل: متواتر، پے در پے، مسلسل، لگاتار، غیر منقطع۔ مُتَّصِل: متواتر، پے در پے، مسلسل، لگاتار، ملحقہ، متصل، ملحق، ملا ہوا۔ مُتَّصِلُ الحَلَقَات: باہم مربوط، قریب قریب جڑا ہوا، مسلسل۔

وصم: وَصَمَ يَصِمُ وَصْمًا العودَ او العظمَ: لکڑی یا ہڈی میں شگاف ڈالنا۔ — الشيءَ: کو جلدی باندھنا، کو ناکارہ کرنا، بگاڑنا، خراب کرنا۔ وُصِمَ الرجلُ: اعضاء شکنی والا ہونا۔ — فلانًا: کو شکستہ و کاہل کرنا، تکلیف دینا۔ — ت الحمیُّ فلانًا: بخار کا کسی کو تکلیف دینا۔ تَوَصَّمَ: تکلیف و درد والا ہونا۔ تَوَاصَمَ القومُ: ایک دوسرے کو عیب لگانا۔ الوَصْم (مص) جمع وُصُوم: لکڑی کی گانٹھ، عیب، عار۔ الوَصَم: بیماری۔ الوَصْمَة: جسم کی سستی، عیب، عار۔ الوَصِيم: خنصر و بنصر کے درمیان کی جگہ۔ المَوْصُوم (مفع): کہا جاتا ہے: رَجُلٌ مَوْصُومُ الحسب: عیب دار حسب والا آدمی۔

ⓒ وَصَمَ ه: (نام، عزت) کو بے عزت کرنا، ذلیل کرنا، داغ لگانا، آلودہ کرنا، دھبا لگانا، بدنام کرنا، پر کلنک کا ٹیکہ لگانا۔ — ه ب: پر کا الزام لگانا۔ — ه ب: کو بدنامی سے تکلیف میں ڈالنا۔ تَوَصَّمَ: عزت و آبرو کا آلودہ ہونا، داغدار ہونا۔ وَصْمَة: بے عزتی، بے وقری، رسوائی، ذلت، کلنک کا ٹیکہ، داغ، دھبے کا نشان، نقص، کمی، عیب، کوتاہی، قصور، بیماری کی حالت، بیماری سے پہلے کی بے چینی، بے قراری۔ تَوْصِيم: بیماری کی حالت، بیماری سے پہلے کی بے چینی یا بے قراری۔

وصی: ا۔ وَصَى يَصِي وَصْيًا الشيءُ به: کے متصل ہونا۔ — الشيءَ بآخرَ: چیز کو دوسری چیز سے ملانا۔ — وَصْيًا و وَصَاءً المكانُ: جگہ کا متصل نباتات والی ہونا۔ — النبتُ: نباتات کا بکثرت ہونا اور ایک دوسرے سے ملا ہوا ہونا۔ وَصَّى فلانًا بكذا: سے کسی کام کا عہد لینا، کو کسی کام کا اشارہ کرنا۔ — اِلى فلانٍ: کسی کو اپنے مرنے پر اپنے مال اور بال بچوں پر وصی بنانا۔ — فلانًا بولدِه: کو اپنے بچوں پر مہربان بنانا۔ — اليه بالصلاة: کو نماز کا حکم دینا۔ کہا جاتا ہے: وَصَّاه بفلان ان يحسن اليه: کو کسی سے حسن سلوک کا حکم دینا۔ وَصَّيْتُ لَهُ بكذا: میں نے اس کو اپنی موت کے بعد مالک بنایا۔ واصَى البلدُ البلدَ: ایک شہر کا دوسرے شہر سے متصل ہونا۔ اَوْصَى اِيصاءً فلانًا بكذا: کسی سے کسی کام کا عہد لینا، کو کا حکم دینا۔ — لَهُ بكذا: کے لئے کسی چیز کی وصیت کرنا۔ — اليه: کو وصی مقرر کرنا۔ تَوَاصَى تَوَاصِيًا القومُ: ایک دوسرے کو وصیت کرنا۔ اِسْتَوْصَى اِسْتِيصَاءً بفلان: کسی کے بارے میں وصیت کو قبول کرنا۔ الوَصَاة جمع وَصًى و الوَصَايَة و الوِصَايَة: گٹھا باندھنے کی شاخ، وصیت۔ الوَصِيّ جمع اَوْصِيَاء: (مذکر و مؤنث کے لئے) وصیت کرنے والا، جس کو وصیت کی جائے۔ الوَصِيَّة جمع وَصِيّ: گٹھا باندھنے کی شاخ۔ — جمع وَصَايا الايصاء کا اسم: وصیت۔ کہا جاتا ہے: هذه وصيتهُ: یہ اس کی وصیت ہے۔ وَصَايا الله: اللہ تعالیٰ کے احکام جو بندوں پر فرض ہوئے۔

۲۔ وَصَى يَصِي وَصْيًا: ترقی کے بعد تنزلی کرنا۔

ⓒ وَصَّى و اَوْصَى ه ب: کو کسی کے زیر نگرانی کرنا، کو کسی دیکھ بال میں دینا، کو کچھ کرنے کی ہدایت کرنا، حکم دینا، مشورہ دینا، سے کی سفارش کرنا، کسی کے کوئی بات ذہن نشین کرنا، کو کے کرنے کا حکم دینا، کے سپرد کوئی کام کرنا، کو کی ہدایت کرنا۔ — ب ه: کو پر واجب یا لازمی کرنا۔ — ه ب: کو کے لئے حکم دینا۔ — ب: فرمان یا حکم جاری کرنا کہ۔ —: وصیت کرنا۔ — ان: چاہنا کہ، وصیت کے ذریعے تعین کرنا، یا حکم کرنا کہ ...... ل ب: کو کی وصیت کرنا، کے لئے کچھ ورثے میں چھوڑنا، کو وصیت کے ذریعے کوئی چیز منتقل کرنا۔ — إلى: کو وصی (وصیت کی تکمیل کرنے والا) مقرر کرنا۔ أَوْصَاهُ خيرًا ب: اس نے اس کی دیکھ بھال کے لئے اس پر زور دیا۔ استوصى به خيرًا: کو اپنا معاملہ بنانا، کے متعلق بہترین ارادے رکھنا۔ استوصى بالاجرِ خيرًا: معتدل یا کم قیمت مقرر کرنا۔ وَصِيّ جمع اَوْصِيَاء: مختار عام، مجاز کارکن، جماعت ماہرین کا رکن، وصیت کی تکمیل کرنے والا، قانونی سرپرست، محافظ، نگران استاد، ناظم مہتمم، متولی، شاہ کا قائم مقام، وصیت چھوڑنے والا، موکل، مالک، خدائی فرمان، زیر انتظام دینے والا، منتدب۔ وَصِيّ على العرش: شاہ کا قائم مقام، قائم مقام شہزادہ۔ وصية جمع وَصَايا: ہدایت، حکم، سفارش، صلاح مشورہ رائے ہدایت، فہمائش، نصیحت، تاکید، وصیت، عہد، عہد نامہ، وصیت کے مطابق میلان، ورثہ، ترکہ، میراث۔ الوصايا العشر: شریعت موسوی میں دس خدائی احکام یا احکام عشرہ۔ وَصَاة و وَصَاية: ہدایت، حکم، تعلیم۔ وِصَاية: سرپرستی، عجائب گھر کی مہتمی کا عہدہ، اتالیق کا منصب اور کام، حفاظت، نگرانی، اتالیقی، وصیت پر عملدرآمد، انتداب، متولی یا مہتمم کا منصب۔ مجلس الوصاية: نیابت شاہی کی کونسل۔ تَوْصِيَة جمع توصيات و تَوَاصٍ: سفارش، ہدایت، تنبیہ، فہمائش، پند، وعظ، نصیحت، نیکی کی ترغیب، مشورہ، صلاح، تجویز، حکم، فرمان، تجارتی، آرڈر، آڑھت۔ بالتوصية: آڑھت پر، فرمائش کے مطابق۔ خطابُ توصية: سفارشی چٹھی۔ شِرْكَة

تَوصِيَةٌ: محدود شراکت بیضاء = توصیة: نیز وصیت کی تکمیل کرنے والا کا تقرر مُوَصٍّ و مُوصٍ: مؤکل، گاہک، پرنسپل، متدب، وصیت کرنے والا۔ شریکٌ مُوصٍ: خاموش شراکت دار مُوصىً بہ: فروخت شدہ، وصیت کردہ۔ ورثہ میں چھوڑا ہوا، میراث کے طور پر دیا ہوا، ورثہ، ترکہ، میراث، حکم جاری شدہ، حکم دیا ہوا، سفارش کیا ہوا مُوصَى علیہ: رجسٹرڈ (خط، لفافہ وغیرہ) المُوصَى لہ: جس کے حق میں وصیت کی جائے، ترکہ پانے والا، وارث۔ المُوصِي الیہ: وصیت کی تکمیل کرنے والا۔

وضا: وَضَأَ يَضَأُ وَضَاءَةً: سے خوب روئی حسن و پاکیزگی میں مقابلہ کرنا اور غالب آنا وَضُؤَ يَوضُؤُ وُضُوءًا و وَضَاءَةَ الشيءُ: چیز کا پاکیزہ اور خوبصورت ہونا وَضَّأَ تَوضِئَةً بالماءِ: کو پانی سے پاک کرنا اور خوب اچھی طرح دھونا وَاضَأَهُ: پرخوب روئی اور پاکیزگی میں غالب آنا۔ کہا جاتا ہے: وَاضَأهُ فوَضَأهُ: اس نے اس کا خوبروئی اور پاکیزگی میں مقابلہ کیا اور غالب آ گیا تَوَضَّأَ بالماءِ للصلاةِ: نماز کے لئے وضو کرنا۔ الغلامُ والجاريةُ: لڑکے اور لڑکی کا بالغ ہونا الوَضُوءُ: وضو کرنے کا پانی الوَضِيءُ جمع وِضَاءٌ و أَوضِيَاءُ و الوَاضِئُ جمع وُضَاةٌ و الوُضَّاءُ جمع وُضَّاؤُونَ و وَضَاضِي: پاکیزہ، خوبصورت۔ الأَوضَأُ: زیادہ خوبصورت، زیادہ پاکیزہ المِيضَأَةُ والمِيضَاءَةُ: وہ جگہ جہاں وضو کیا جائے، لوٹا المُتَوَضَّأُ: وضو کرنے کی جگہ، پاخانہ۔

ت تَوَضَّأَ: وضو کرنا وَضَّاءٌ: روشن، تاباں، چمکدار، چمکتا ہوا، چمک دمک والا، تیز طبع، ذہین، نامی گرامی، تابندہ، فروزاں، شعاع افشاں، نور افشاں۔ منور، شوخ رنگ کا وَضَاءَةٌ: پاکیزگی، صفائی ستھرائی، نفاست، نفاست پسندی وُضُوءٌ: پاکیزگی، نفاست، وضوء۔ وَضُوءٌ: وضو کا پانی وَضِيءٌ جمع وِضَاءٌ: پاکیزہ صاف ستھرا تَوَضُّؤٌ: وضو مِيضَأَةٌ و مِيضَاءَةٌ: (وضو کیلئے) چشمہ یا چلمچی۔

ت وضب: تَوضِيبٌ: انتظام، تیاری، (کان کنی کی صنعت) محفوظ رکھنے کے لئے ٹھیک کرنا۔

وضح: وَضَحَ يَضِحُ ضِحَةً و ضَحَةً و وُضُوحًا و تَوَضَّحَ و اِتَّضَحَ الأمرُ او الكلامُ: حکم یا بات واضح ہونا، ظاہر ہونا صفت اَضِح و وَضَّاحٌ۔ وَضِحَ يَوضَحُ وَضَحًا: برص کے داغوں والا ہونا۔ وَضَحَ الأمرُ: حکم واضح کرنا أَوضَحَ الأمرُ:

ظاہر و واضح ہونا۔ الأمرَ: کو واضح کرنا۔ ت الشَجَّةُ في الرأسِ: زخم کا سر کی ہڈی کو کھول دینا۔ في رأسِهِ: کی کھوپڑی زخمی کرنا۔ کہا جاتا ہے من اين أَوضَحتَ: تم کہاں سے آئے ہو؟ اِستَوضَحَ اِستِيضَاحًا عن الأمرِ: پر بحث کرنا۔ هُ الأمرَ او الكلامَ: سے حکم یا بات کی وضاحت کرنا، سے کی وضاحت چاہنا۔ الشيءَ و عن الشيءِ: کو آنکھوں پر ہاتھ رکھ کر دیکھنا۔ الشمسَ: سورج کو نگاہ تنگ کر کے دیکھنا الوَاضِحُ (فا): ظاہر، نمایاں۔ ۔ من الابلِ: سفید اونٹ و اضِحُ الحسبِ: بے داغ حسب والا الوَاضِحَةُ جمع وَاضِحَات و أَوَاضِح: واضح کا مونث، ہنسی میں ظاہر ہونے والے دانت الوَضَحُ (مص): کھرا اور ہم (کہا جاتا ہے دراهمُ وَضَحٌ: کھرے درہم (اس لفظ کی نہ تو مونث آتی ہے نہ تثنیہ اور نہ ہی جمع) جمع أَوضَاح: روشنی، صبح کی سفیدی۔ (کہا جاتا ہے جاءَ في وضحِ الصبحِ: وہ صبح کی سفیدی یا روشنی کے وقت آیا۔) چاندنی، گھوڑے کی پیشانی یا ٹانگوں کی سفیدی، بڑھاپے کی سفیدی، برص کی سفیدی، دودھ، چاندی کا زیور، پازیب، چھوٹی چھوٹی گھاس وضحُ الطريقِ: شاہراہ۔ القدمِ: پاؤں کے تلوے کی سفیدی۔ اوضاحٌ من الناسِ: مختلف قبیلوں کی جماعتیں (اس کا واحد نہیں آتا) الوُضحَة (ح): گدھی الوَضَّاح: سفید فام، خوبرو، بہت مسکرانے والا، دن المنسبُ الوَضَّاح: پاک نسب بکرُ الوَضَّاح: صبح کی نماز الوَضِيحَة جمع وَضَائِح: مویشی۔ المُتَوَضِّح (فا): ظاہر ہونے والا، شاہراہ پر چلنے والا من الابلِ: ہلکے سفید رنگ کا اونٹ۔

ت وَضَحَ يَضِحُ وُضُوحًا: صاف، واضح، ظاہر، آشکار، بدیہی یا بین ہونا یا ہو جانا، نظر آنا، لگنا، معلوم ہونا، دکھائی دینا وَضَّحَ و أَوضَحَ هُ: کو واضح کرنا، ظاہر کرنا، کی تشریح کرنا، توجیہ کرنا، کا مطلب بتانا، کو تفصیل سے سمجھانا، کی توضیح کرنا، کو مثالیں دے کر سمجھانا، کو پیش کرنا، کو واضح کرنا، آشکار کرنا، کو دکھانا، کو بتانا، کا اشارہ کرنا، پر دلالت کرنا، کی صراحت کرنا، کو معین کرنا، سے عبارت ہونا، کا اظہار کرنا تَوَضَّحَ: بمعنی وَضَحَ نیز تَوَضَّحَ: ظاہر کیا جانا، صاف ہونا، واضح ہونا، دکھایا جانا، بتایا جانا، صاف واضح اور ظاہر ہونا۔ اِتَّضَحَ: بمعنی وَضَحَ و تَوَضَّحَ نیز اِتَّضَحَ من: سے صاف نتیجہ نکلنا، سے وضاحت ہونا اِستَوضَحَ هُ: سے وضاحت طلب کرنا۔ هُ ه: سے کی توضیح

طلب کرنا۔ هُ/عن: کا جائزہ لینا، کی تفتیش کرنا، کا گہرا مطالعہ کرنا، پرخوب غور کرنا، کی تحقیقات کرنا، کی علمی تحقیقات کرنا۔ ه: کو واضح طور پر سمجھنا چاہنا۔ وَضَحٌ جمع أَوضَاح: آب و تاب، روشنی، درخشانی، تابندگی، تنویر، چمک دمک۔ في وضحِ النهارِ: دن دہاڑے۔ وَضَّاح: چمکدار، صاف، درخشاں، تابندہ، روشن، چمکیلا، تاباں، تابندہ، روشنی دینے والا۔ وُضُوح: صفائی، وضاحت، سادگی، صراحت، نمودداری، ظہور، اظہار۔ بِوُضُوحٍ: صریحاً، واضح طور پر، صراحت سے، وضاحت سے، بین طور پر۔ أَوضَح: واضح تر۔ إيضَاحِي: واضح کرنے والا، تشریحی، توضیحی استیضاح جمع استیضاحات: وضاحت کرنے کی درخواست، پوچھنا، دریافت کرنا، تحقیقات، رسمی سوال، مقننہ میں سوال (interpellation) وَاضِح: صاف، واضح، روشن، درخشندہ، بین، صریح، ظاہر، آشکار، مرئی، آشکارا، عیاں، نمایاں، کھلا، نمائشی، نمائش کے قابل، دکھانے کا۔ واضح بذاتہ: صاف، ظاہر، بدیہی، خود تشریحی۔ من الواضح أن: یہ واضح ہے کہ۔ الامر واضحٌ وضوحَ الشمس في رابعةٍ: معاملہ دن کی روشنی کی طرح واضح ہے۔ مُتَّضِح: صاف، واضح، ظاہر، نمایاں، صریح، بین، یقینی، حتمی، عیاں، آشکارا، کھلا ہوا۔

ضخ: وَضَخَ يَضِخُ وَضْخًا الدلوَ: پانی سے آدھا ڈول بھرنا وَاضَخَ وِضَاخًا و مُوَاضَخَةً: سے پانی کھینچنے یا دوڑنے یا چلنے میں مقابلہ کرنا أَوضَخَ الدلوَ: ڈول کو پانی سے آدھا بھرنا، ڈول سے تھوڑا پانی کھینچنا۔ ت البئرُ: کنویں کے پانی کا کم ہونا۔ تَوَاضَخَ القومُ: پانی بھرنے، دوڑنے یا چلنے میں مقابلہ کرنا الوَضُوخ: آدھے ڈول تک بھرا ہوا پانی، پانی کھینچنے کی چیز۔

وضر: وَضِرَ يَوضَرُ وَضَرًا: میلا ہونا، چکنا ہونا۔ صفت مذکر وَضِر صفت مونث: وَضِرَة و وَضرَى۔ کہا جاتا ہے فلانٌ وَضِر الاخلاقِ و في اخلاقِهِ وَضَرٌ: فلاں گندے اخلاق والا ہے وَضَّرَهُ: کو میلا کچیلا کرنا۔ کہا جاتا ہے کان نقيَّ العِرضِ فوَضَّرَهُ بالدناءَةِ: وہ پاکیزہ شہرت والا تھا پھر اس نے اسے کمینگی سے خراب کر دیا الوَضَر (مص) جمع أَوضَار: چکناہٹ کا میلا پن، پیالہ کا دھوون، پیالے میں کھانے کا اثر الوَضرَى: سرین۔

وضع: وَضَعَ يَضَعُ وَضَعَةً: کو کمینہ بنانا، ذلیل کرنا۔ ۔ عُنُقَهُ: کی گردن پر مارنا۔ الحديثَ: بات

گھڑنا۔ ـــ الکتابَ: کتاب تصنیف کرنا۔ ـــ السلاحَ فی العدوِّ: دشمن سے لڑنا۔ ـــ یَدَہٗ عن فلانٍ: سے رکنا۔ ـــ الجنایۃ عن فلانٍ: سنگین الزام خارج کرنا۔ ـــ عصاہٗ: چلنے سے رکنا، قیام کرنا۔ ـــ ت المرأۃ خمارَھا: عورت کا بے اوڑھنی ہونا صفت: واضع: (یعنی بے اوڑھنی عورت)۔ ـــ الشیءَ بین یدیہ: چیز کو سامنے چھوڑ دینا۔ ـــ یَدَہٗ فی الطعام: کھانا کھانا۔ ـــ الجزیۃَ او الحربَ: جزیہ یا جنگ ساقط کرنا۔ ـــ وَضْعًا و مَوْضَعًا و مَوْضِعًا و مَوْضُوعًا الشیءَ: کو نیچے رکھنا، رکھنا، کو کسی جگہ قائم کرنا، استوار کرنا۔ ـــ الشیءَ من یدہٖ: کو ہاتھ سے ڈال دینا۔ ـــ من فلانٍ: کا مرتبہ گھٹانا۔ ـــ عن غریمہٖ: کو قرض سے کچھ چھوڑنا۔ ـــ وَضْعًا و مَوْضُوعًا البعیرُ: اونٹ کا سر جھکا کر تیز چلنا۔ ـــ وَضْعًا و ضَعَۃً و ضِعَۃً و وُضُوعًا نفسَہٗ: خود کو ذلیل کرنا۔ ـــ وَضْعًا و وُضْعًا و تُضْعًا تِ المرأۃُ حملَھا: جننا۔ صفت: واضِع۔ وَضِعَ یَوْضَعُ و وُضِعَ ضَعَۃً و ضِعَۃً و وَضِیْعَۃً فی تجارتہٖ: اپنی تجارت میں نقصان اٹھانا۔ صفت مَوْضُوْعٌ فیھا۔ وَضُعَ یَوْضُعُ ضَعَۃً و ضِعَۃً و وَضَاعَۃً: گھٹیا نسب والا ہونا، منہ بولا بیٹا ہونا، کمینہ و ذلیل ہونا، خسیس ہونا۔ وَضَّعَ الشیءَ: کو جوڑنا۔ ـــ الجبّۃَ: جبہ کو روئی بھر کر سینا۔ ـــ تِ النعامۃُ بَیْضَھا: شتر مرغ کا انڈوں کو تہہ بتہہ کرنا۔ ـــ الرجلَ: کو ذلیل کرنا۔ وَاضَعَ وِضاعًا و مُوَاضَعَۃً ہٗ: سے شرط لگانا۔ ـــ ہٗ فی الامر: کی کسی امر میں موافقت کرنا۔ ـــ ہٗ البیعَ: بیع چھوڑنا۔ ـــ ہُ الرھانَ: کی شرط باطل کرنا۔ کہا جاتا ہے: ھَلُمَّ اُوَاضِعْکَ الرأیَ: آؤ! ہم ایک دوسرے کو اپنی اپنی رائے سے آگاہ کریں۔ اَوْضَعَ البعیرُ: اونٹ کا تیز چلنا۔ ـــ البعیرَ: اونٹ کو تیز چلانا۔ ـــ فی تجارتہٖ: اپنی تجارت میں نقصان اٹھانا۔ تَوَاضَعَ: ذلیل و عاجز ہونا، انکساری کرنا۔ ـــ تِ الارضُ: زمین کا پست ہونا۔ ـــ القومُ علی کذا: پر لوگوں کا متفق ہونا۔ ـــ ما بیننا: دور ہونا۔ اِتَّضَعَ: ذلیل و عاجز ہونا، لئیم اور گھٹیا نسب والا ہونا۔ ـــ البعیرَ راکبُہٗ: سوار کا اونٹ کی گردن کو سوار ہونے کے لئے جھکانا۔ اِسْتَوْضَعَ اِسْتِیْضَاعًا منہ: کو گھٹانے کے لئے کہنا۔ ـــ ہٗ فی دَیْنِہٖ: سے قرض میں نرمی چاہنا۔ الوَاضِعُ (فا): امرأۃ وَاضِعٌ: بے اوڑھنی کے عورت۔ ناقۃٌ واضِعٌ: تلخ و ترش پودوں میں رہ کر چرنے والی اونٹنی۔ الوَضْعُ (مص) جمع اوضاع: جگہ۔ الوَضْعَۃ و الوِضْعَۃ: جگہ، مرکز۔ الوَضِیعُ: خسیس، کمینہ، امانت۔ کہا جاتا ہے: وَضَعْتُ عندہٗ وضیعًا: میں نے اس کے پاس امانت رکھی۔ الوَضِیْعَۃُ جمع وَضَائِعُ: قیمت کی کمی، امانت، ترش نباتات، خراج یا عشر جو بادشاہ وصول کرتا ہے، منہ بولا بیٹا، فوج کا دستہ جو کسی صوبہ میں رکھا جائے، کتاب جس میں حکمت کی باتیں لکھی جائیں، کٹے ہوئے گیہوں اور گھی سے تیار کردہ کھانا۔ الوَضَائِعُ: مسافروں کا سامان۔ التَّوْضِیعُ (مص): کہا جاتا ہے، فی کلامہٖ توضیعٌ: اس کے کلام میں زنانہ پن ہے۔ المَوْضَعُ و المَوْضِعُ (مصدر) جمع مواضِعُ: رکھنے کی جگہ۔ المَوْضِعَۃُ: مَوْضِع کا ہم معنی۔ کہا جاتا ہے: لَہٗ فی قلبی مَوْضِعَۃٌ و مَوْقِعَۃٌ: میرے دل میں اس کی محبت ہے۔ المُوَضَّعُ (مفع): ٹوٹا ہوا، ٹکڑے ٹکڑے کیا ہوا۔ المَوضُوع جمع مَوَاضِیع و مَوْضُوعات (مص): موضوعُ العلم: وہ چیز جس کے عوارض ذاتیہ سے علم میں بحث کی جائے جیسے جسم انسانی علم طب کے لئے۔ موضوعُ الکلام: وہ عنوان کلام جس پر گفتگو چل رہی ہو۔ الاحادیثُ الموضوعۃ: گھڑی ہوئی باتیں۔ الموضوعۃ: مفروضہ (جیومیٹری)

وَضَعَ یَضَعُ وَضْعًا ہ: کو رکھنا، کو نیچے رکھنا، نصب کرنا، کھڑا کرنا۔ ـــ ہ فی: کو میں لگانا، کو سے منسلک کرنا، کو پر چسپاں کرنا، کو سے چپکانا، کو میں رکھنا۔ ـــ ہ علی: کو پر عائد کرنا۔ ـــ ہ عن: کو سے لینا۔ ـــ عن: کو بوجھ سے چھٹکارا دلانا۔ ـــ عن: گھوڑے سے زین اتارنا۔ ـــ ہ: بچہ پیدا کرنا، بچہ جننا۔ ـــ ہ: کوئی چیز ایجاد کرنا، بنانا، کی بنیاد رکھنا، کو قائم کرنا، شروع کرنا۔ ـــ ہ: کو لکھنا، (کتاب) تصنیف کرنا، کچھ تخلیق کرنا، کوئی نیا لفظ وغیرہ گھڑنا، یا وضع کرنا۔ ـــ ہ/ من: کو ذلیل کرنا، کی تحقیر کرنا، کو بدنام کرنا، بے وقار کرنا، پر عیب لگانا، کے نام کو بٹا لگانا، کی ہتک عزت کرنا۔ ـــ وضوعًا و ضِعَۃً نفسَہٗ: خود کو ذلیل کرنا۔ وَضُعَ یَوْضُعُ وَضَاعَۃً: کمینہ ہونا، نیچ ہونا۔ وَضَعَ اساسًا: بنیاد رکھنا۔ وضع ثِقَتَہٗ فی: پر اعتماد کرنا۔ وَضَعَہٗ جانبًا او علی جانبٍ: کو ایک طرف رکھنا۔ وَضَعَہٗ فی جیبہٖ: کو اپنی جیب میں رکھنا۔ وَضَعَ حداً لِ: کو ختم کرنا۔ وضع ختمًا علی: پر مہر لگانا۔ وضع السلاحَ: ہتھیار ڈالنا۔ وُضِعَتِ السلسلۃُ فی عنقہٖ: گردن کے پاس چکی کا پاٹ رکھنا، سخت معذور ہونا۔ وضع مشروعًا: منصوبہ بنانا۔ وضع من قدرہ: کی قدر و قیمت گھٹانا۔ وضع تقریرًا: رپورٹ لکھنا یا بنانا۔ وضع اقتراحاتٍ: تجاویز بنانا، مرتب کرنا۔ وضعہ فی مقدمۃ اہتمامہ: کو ترجیح دینا۔ وضع لفظًا لِ: کے لئے لفظ گھڑنا یا وضع کرنا۔ وضع للفظ معنی خاصًا بہ: کو کوئی خاص معنی دینا۔ وضعہ نُصبَ عَیْنِہٖ: کو واضح کرنا، سے کا اظہار کرنا۔ وضع نظّارتہٗ علی عینیہٖ: عینک لگانا۔ وضع نُظُمًا: قواعد قائم کرنا۔ وَضَعَہٗ علی حِدَۃٍ: کو الگ کرنا، چن لینا۔ وضعہ موضعَہٗ: کو کی جگہ رکھنا۔ وضعہ موضعَ التنفیذ: کو نافذ کرنا، عمل میں لانا، عملی جامہ پہنانا، کو موثر یا کارگر بنانا۔ وضعہ موضعَ الشك: پر شک کرنا، کے متعلق شک ظاہر کرنا۔ وضعہ موضعَ العمل: کو عمل میں لانا۔ وضع الفکرۃ موضعَ الفعلِ: خیال کو عمل کا جامہ پہنانا۔ وضع نفسہ موضع فلانٍ: اپنے کو کسی کی جگہ رکھنا۔ وضعہ فی غیر موضعہ: کو غلط جگہ رکھنا، کو کسی جگہ رکھ کر بھول جانا۔ وضع یَدَہٗ علی: کو قبضہ میں لینا۔ وضع یدہ علی الف اسیر: ایک ہزار کو قیدی بنانا۔ وضع یدہ علی ضمیرہ: اپنے دل پر ہاتھ رکھنا۔ وضعہ من یدہ: کو ایک طرف رکھنا، کو بے پرواہی سے ایک طرف پھینک دینا۔ وضعہ تحت یدہ: کو کسی کے تسلط میں دینا۔ اُوْضِعَ: جلدی کرنا۔ ـــ فی: میں سرگرم حصہ لینا، میں عملی حصہ لینا۔ اُوْضِعَ فی: میں نقصان اٹھانا۔ تَوَاضَعَ: اپنے آپ کو ذلیل کرنا، عاجزی اور شرافت سے پیش آنا۔ ـــ علی: پر اتفاق کرنا۔ اِتَّضَعَ: خود کو ذلیل کرنا۔ ضَعَۃ و ضِعَۃ: عاجزی، انکساری، گراوٹ، سفلہ پن، تنگی، قلت کی، بے کسی، بے نوائی محتاجی، گھٹیا پن۔ وضع جمع اوضاع: ہتھیار ڈالنا، نیچے رکھنا، رکھنا، لگانا، جڑنا، مقرر کرنا، لگانا، رکھنا، لکھنا، ریکارڈ کرنا، دستاویز وغیرہ مرتب کرنا، (مطبوعہ تصنیف کی) ترتیب، (کتاب) لکھنا، تصنیف کرنا، تخلیق، ایجاد (لفظ) وضع کرنا، من گھڑت بات۔ (معاہدہ) طے کرنا، زائدگی، جننا، ولادت، قاعدہ، قانون، خاکہ، مسودہ، رویہ، وضع، وطیرہ، طریقہ، چال، انداز، چلنے کا ڈھب، بناوٹی انداز، انداز نشست وغیرہ، پوز (کیمرہ کے سامنے)، درجہ مقام، حالت، موقف، پوزیشن، محل وقوع، موضع، صورت حال، بنیاد، استقرار، تذلیل، شرمساری، جمع اوضاع: حالات، حال، حالت، صورت حال، قوانین، قواعد، اصول، انداز، اسلوب، سماجی رسوم، معاشرتی

روایات، دستور، رواج، ریتیں، رسمیں، رواجی قواعد۔
وَضعًا و قولاً: قولاً وعملاً۔ الوضع الحالی:
موجودہ صورتِ حال۔ الآم الـوضـع: دروزہ۔
وَضعَۃ و وِضعۃ صورت حال، پوزیشن موقف
مقام۔ وَضعی: صورت حال یا موقف کے متعلق،
قطعی، مثبت، ایجابی، ٹھوس، انسان کا بنایا ہوا، تقلید پر
مبنی، وجوبی، رسمی، تقلیدی۔ قانون وضعی: ٹھوس
قانون۔ القِیَمُ الوضعیۃ: اعشاریے۔ وضعیۃ:
صورت حال، فلسفہ وجوبیت جس میں صرف ان
چیزوں کو مانا جاتا ہے جن کا وجود مشاہدہ میں آسکے اور
اس کا عینی ثبوت ہو۔ وَضاعَۃ: عاجزی انکسار، گراوٹ،
پستی، سفلہ پن۔ وضیع: فروتن، خاکسار، منکسر المزاج،
کمینہ، سفلہ، عامیانہ، بازاری، ادنی طبقہ کا، گھٹیا، کم
رتبہ۔ الطبقۃ الوضعیۃ: سب سے نچلا طبقہ۔
الوضیع والرفیع: ادنی واعلی۔ وضیعۃ: امانت،
جو چیز رکھی گئی ہو، جو چیز کسی کے پاس رکھی گئی ہو،
ودیعت، زیرِ تولیت جائداد، حوالگی، بینک میں ایک
مدت کے لئے رکھی ہوئی رقم، نقصان کے ساتھ دوبارہ
فروخت، قیمت میں کمی، منہائی، کٹوتی۔ مَوضِع
جمع مَواضِع: جگہ، موقع، کتاب کا کوئی حصہ یا
عبارت، پوزیشن، صورت حال، رتبہ۔ فی موضعہ:
صحیح جگہ پر، صحیح وقت پر، بروقت، برمحل، برموقعہ،
مناسب وقت پر، بہت موقع کا۔ فی غیر موضوعہ:
غلط جگہ پر۔ فی موضع الحال: موجودہ حالت
میں۔ کان موضع حَکَاوۃٍ: وہ استقبالیہ میں جیتی
جاگتی مثال تھا۔ موضع الاعجاب: تعریف کی
چیز۔ موضع الحنان: ہمدردی کی چیز۔ مَوضِعی:
مقامی۔ واضع الید: قابض۔ موضوع جمع
موضوعات و مواضیع: موضوع، مرکزی خیال،
سوال، مسئلہ، مضمون، بدیہیات یا اولیات میں سے،
بدیہی، اصول موضوعہ۔ فهرس الموضوعات:
اشاریہ، مشمولات کی فہرست۔ ادرک الموضوعَ:
اس نے نقطہ پالیا۔ غیر ذی موضوع: موضوع
سے غیر متعلق، بے محل، بے موقع، بے وقت۔
موضوعی: معروضی، واقعیت پسندانہ، موضوع سے
متعلق۔ مَوضُوعِیۃ: واقعیت پسندی، یہ نظریہ کہ
خارجی اشیاء کا علم مقدم اور حقیقی ہے۔ مَواضَعات:
مماثل یا مشابہ (الفاظ) گھڑنے یا وضع کرنے کے
عمل۔ مُتَواضِع: منکسر المزاج، شریف، سیدھا
سادہ، سادہ، چھوٹا، غیر اہم۔
وصف: وَصَفَ یَصِفُ وَصْفًا و أَوصَفَ البعیرُ:
اونٹ کا تیز چلنا۔

وضم: وَضَمَ یَضِمُ وَضماً اللحمَ: گوشت کو تختہ
پر رکھنا۔ ــــ وُضُوماً القومُ: جمع ہونا، قریب قریب
ہونا۔ ــ بنو فلان علی بنی فلان: فلاں کی اولاد کا
فلاں کی اولاد کے پاس آنا۔ اَوضَمَ اِیضاماً اللحمَ
و لِلحم: گوشت کو تختہ پر رکھنا۔ ــــ الشجرَ:
درختوں کو ایک دوسرے پر رکھنا۔ اِستَوضَمَ ہٗ: پر ظلم
کرنا۔ الوَضَم جمع أَوضام و اَوضِمَۃ: قصاب
کا تختہ جس پر وہ گوشت کاٹتا ہے (کہا جاتا ہے:
ترکھم لحماً علی وَضَم: اس نے ان کو
مصیبتوں میں ڈال کر ذلیل اور دکھی کر دیا) گوشت
خشک کرنے کا پھٹا یا چٹائی، دسترخوان۔ الوَضُمَۃ:
تقریباً دوسو انسانوں کی جماعت۔ الوَضِیمَۃ: تقریباً
دوسو انسانوں کی جماعت، میت کا کھانا۔ المِیضَمۃ
جمع مَواضِم: گوشت کا تختہ رکھنے کی جگہ۔
۲۔ الوَضِم: سبابہ اور بنصر کے درمیان کا حصہ۔
⊙ وَضَم جمع اَوضام: دوکان میں گوشت رکھنے کا تختہ
یا میز، گوشت کا تختہ، قصائی کا تختہ۔

وضن: وَضَنَ یَضِنُ وَضناً الشیءَ: چیز کو تہہ بتہہ رکھنا،
ایک کو دوسرے پر موڑنا، دوگنا کرنا۔ ــــ النسعَ:
گھوڑے کی زین کے تنگ کا تسمہ بننا۔ تَوَضَّنَ لہٗ:
کے لئے ذلیل و عاجز ہونا، کا پیارا بننا۔ اِتَّضَنَ بہ:
سے متصل ہونا۔ الوَضِین جمع وُضُن: تہہ بتہہ کیا
ہوا، چوڑا تنگ جو تسموں یا بالوں سے بنا گیا ہو۔ کہا گیا
کہ وضین کا ہودج کے لئے وہی مقام ہے جو پیٹی کا
زین کے لئے ہے۔ المَوضُونَۃ: باریک بنی ہوئی
زرہ یا جواہر سے بنی ہوئی زرہ۔ المِیضَنَۃ جمع
مَواضِن: کھجور کے پتوں کا بنا ہوا ٹوکرا یا تھیلا۔
المِیضَانۃ جمع مَواضِین: ٹوکرا۔

وط: وَطَّ یَوُطُّ وَطًّا الوطواطُ: چمگادڑ کا آواز نکالنا۔ ــ
المحملُ: کجاوہ کا چرانا۔
۲۔ وَطوَطَ: کمزور ہونا، جلدی جلدی بولنا۔ الوَطواط:
کمزور عقل اور رائے والا آدمی، جلدی جلدی بولنے
والا۔ ــ جمع وَطاوِط و وَطاوِیط (ح): چمگادڑ۔
(ح): پہاڑی ابابیل۔ الوَطواطَۃ: جلدی جلدی
بولنے والی، چلانے والی۔

وطأ: وَطِئَ یَطَأُ وَطْأً الشیءَ برجلہ: کو پاؤں کے نیچے
روندنا۔ ــــ الفرسَ: گھوڑے پر سوار ہونا۔ ــــ ارضَ
عدوِّہ: دشمن کے ملک میں داخل ہونا۔ ــ الشیءَ: کو
تیار کرنا، آسان کرنا۔ وَطُؤَ یَوطُؤُ وَطاءَۃً و وُطوءَ
ۃً الموضعُ: جگہ کا روندا ہوا ہونا، ہموار ہونا۔ وطّأ
تَوطِئَۃً الشیءَ برجلہ: کو پاؤں سے روندنا۔ ــ
الفراشَ: بچھونا نرم کرنا۔ ــ الامرَ: کام کو درست کرنا،
ہموار کرنا۔ ــــ الموضعَ: جگہ کو نرم و ہموار کرنا۔ ــــ
الشعرَ و فیہ: لفظاً و معناً شعر کا قافیہ دہرانا۔ وَاطَأَ
مُواطاۃً فلاناً علی الأمر: پر کی موافقت کرنا۔ ــ فی
الشعر: لفظاً و معناً شعر کا قافیہ دہرانا۔ أَوطَأَ اِیطاءً
فلاناً الارضَ و بالارض: سے زمین کو کچلوانا، روندوانا۔
ــــ ہٗ فرسَہٗ: کو گھوڑے پر سوار کرانا۔ ــــ ہٗ علی
الأمر: سے پر موافقت کرنا۔ ــــ الشعرَ و فی
الشعر: لفظاً و معناً شعر کا قافیہ دہرانا۔ تَوَطَّأَ فلاناً
برجلہ: کو پاؤں سے روندنا، کچلنا۔ ــ الرجلَ علی
الأمر: سے پر متفق ہونا۔ ــ ہ علی الأمر: سے پر
موافقت کرنا۔ تَواطَأَ القومُ علی الأمر: پر متفق
ہونا۔ اِتَّطَأَ اِتِّطاءً و اَیتَطَأَ اِیتِطاءً الشیءُ: آسان
ہونا، تیار ہونا۔ ــ الأمرُ: کام کا ٹھیک ہونا اور انتہاء تک
پہنچنا۔ اِستَوطَأَ الشیءَ: کو نرم وروندا ہوا پانا۔ الواطِئَۃ:
گری ہوئی کھجوریں۔ ــــ الوَطَأۃ: راستہ میں گزرنے
والے لوگ۔ الطَّأۃُ و الطِّئَۃ: سہولت، نرمی، جگہ کی
نرمی اور روندی ہوئی ہونا۔ الوَطْءُ (مص) و الوَطاء:
پست و ہموار زمین۔ الوَطْأۃ: وَطْأٌ کا اسم مرۃ۔ قدم کی
جگہ دباؤ، سخت گرفت۔ الوِطَاء و الوَطَاء: فرش۔
الوَطَائۃ و الوُطُوءۃ (مص): سہولت، نرمی۔ کہا جاتا
ہے: انا اُحِبُّ وَطاءۃَ العیش: میں زندگی کی نرمی
چاہتا ہوں۔ الوَطِیءُ: پست نرم، آسان، روندا ہوا۔
الـوَطِیئۃ: وطیء کا مونث، گٹھلی نکال کر دودھ میں
گوندھی ہوئی کھجور، نرم عصیدہ (آٹے گھی سے تیار کردہ
کھانا) شکر ملا پنیر۔ المَوطَأ و المَوطِئ: قدم کی
جگہ۔ المُوطَّأ مفع: کہا جاتا ہے: رجلٌ مُوطَّأ
الاکنافِ: شریف، نرم اخلاق والا، مہمان نواز۔ ھو
مُوطَّأُ العقب: بہت سے متبعین رکھنے والا۔ المِیطأ:
پست و نرم زمین۔
⊙ وَطِئَ یَطَأُ وَطْأً ہ: کو پاؤں تلے روندنا، پر چلنا، قدم
رکھنا، پر قدم جمانا، (گھوڑے) پر سوار ہونا، کو پاؤں
تلے کچلنا۔ ــــ ھا: سے مباشرت کرنا، مجامعت کرنا۔
وَطَّأَ ہ: کو ہموار کرنا، نرم کرنا، تیار کرنا۔ ــــ ہ ل: کو
کے لئے آرام دہ بنانا (خصوصاً نشست، بستر وغیرہ)۔
ــــ ہ: کو کم کرنا، کاٹ ڈالنا، پردہ ڈالنا، کو نیچا کرنا۔
وَطَّأَ صوتَہٗ: آواز نیچی کرنا۔ واطَأَہ علی: سے
کسی بات پر متفق ہونا۔ اَوطَأَ ہ: سے پر قدم
رکھوانا، سے کو کچلوانا، روندوانا۔ واطَأَ علی: پر متفق
ہونا، پر موافقت کرنا، تعاون کرنا، ہاتھ میں ہاتھ ڈال کر

کام کرنا، اکٹھے یا ایک ساتھ کام کرنا، ایک دوسرے کے ہاتھ میں کھیلنا، میں ملی بھگت سے کام کرنا۔ وَطء و وِطاء: پست زمین، نشیب۔ وَطاۃ: دباؤ، استبداد، جبر، زبردستی، مجبوری، قوت، طاقت، شدت، تشدد، سختی۔ شدید الوطاۃ علی: پر ظالم، پر مہلک اثر والا، پر سخت مضر نتائج کا حامل۔ اشتدت وطاۃ الشیء: سنگین ہونا، تکلیف دہ ہونا، صبر آزما ہونا، تھکا دینے والا ہونا۔ لاشتداد وطاۃ المرض: بیماری کی شدت کی وجہ سے۔ وَطِی: نیچا، سپاٹ، ہموار۔ اَوطا: پست تر، فروتر، کمتر۔ مَوطا و مَوطی جمع مَواطی: قدم رکھنے کی جگہ، پاؤں کا سہارا، بنیاد، نقش پا، نقش قدم، پاؤں کا نشان، کھوج، قدمچہ۔ موطی الاقدام: ایک فٹ زمین۔ مواطی الأقدام: زمین۔ تَوطِئۃ: آغاز، روشناسی، تعارف، تیاری، کی۔ لتوطئۃ: کی تیاری میں، کے مقصد سے۔ توطئۃ الصوت: آواز نیچی کرنا۔ مُواطاۃ: موافقت، خفیہ مفاہمت، چشم پوشی، اغماض، ملی بھگت۔ تَواطؤ: موافقت، خفیہ مفاہمت، چشم پوشی، اغماض، ملی بھگت۔ واطِی: نیچا (کپڑے وغیرہ سے دبائی ہوئی آواز مغلوب، دھیمی، ہلکی، نرم (آواز)۔ الاراضی الواطئۃ: نشیبی ممالک (ہالینڈ بلجیئم)۔

وطب: الوَطب: بڑا پستان، سخت طبیعت والا۔ جمع اَوطُب و وِطاب اوطاب و جمع الجمع اَوَاطب: دودھ کی مشک۔ کہا جاتا ہے صفرت وِطابُہُ: وہ مرگیا یا قتل ہوگیا۔ الوَطباء: بڑے پستان والی۔ سملوء الوطاب ب: بڑی حد تک کوئی چیز دیا گیا۔ خالی الوطاب: خالی ہاتھ۔

وطح: وَطَح یَطِحُ وَطحاً وطِحۃً ہ: کو ہاتھوں سے زور سے پیچھے ہٹانا، دھکا دینا۔ تَواطَحَ القوم: ایک دوسرے کے ساتھ شر و برائی کرنا یا لڑنا۔ ـــت الابل علی الحوض: اونٹوں کا حوض پر بھیڑ کرنا۔ الوَطح (مص): کھر یا چنگل میں لگی ہوئی مٹی وغیرہ۔

وطد: وَطَدَ یَطِدُ وَطداً الشیءَ: کو مضبوط کرنا، پائیدار کرنا، بھاری کرنا۔ صفت مفعولی: وَطِید و مَوطود۔ ـــ الارض: زمین کو کوٹنا تا کہ سخت ہو جائے۔ ـــ الشیءَ الیہ: کو اپنے سے ملانا۔ ـــ لہُ منزلۃ: کو کے لئے تیار کرنا۔ ـــ ہ الی الارض: کو زمین کی طرف دبانا، جھکانا۔ ـــ الشیءُ: ثابت و قائم رہنا، چلنا (ضد)۔ ـــ الصخرَ علی الغار: غار پر پتھر تہ بتہ رکھنا۔ وَطَّدَ الشیءَ: کو مضبوط کرنا، پائیدار کرنا، بھاری کرنا۔ تَوَطَّدَ: مضبوط ہونا، ثابت ہونا۔ کہا جاتا ہے وَطَّدَہُ فتوطَّدَ: اس نے اسے مضبوط کیا تو وہ مضبوط ہوگیا۔ توطدت لہ عندھم منزلۃ: ان کے ہاں اس کی منزلت پائیدار ہوگئی۔ الواطِد و الوَطِید و المَوطود: ثابت، مضبوط پائیدار۔ (جمع) الأوطاد: پہاڑ۔ الوَطِیدہ: وطائد کا واحد جن کا معنی ہے: عمارت کی بنیادیں، ہانڈی کے چولہے کے پتھر۔ کہا جاتا ہے انتَ من وطائد الحق: تو سچائی کا ستون ہے۔ لہُ عندہُ وَطِیدۃ: اس کے نزدیک اس کا پائیدار مرتبہ ہے۔ المِیطَدۃ: درمٹ۔ المُتواطِد: پائیدار، سخت، ایک دوسرے کے پیچھے۔

↕ وَطَدَ یَطِدُ وَطداً و وَطَدَ ہ: کو مضبوط کرنا، مستحکم کرنا، مضبوط بنانا، جوڑنا، رشتہ اتحاد مضبوط کرنا، (زمین) کو بزور دبانا، کو ٹھونس ٹھونس کر بھرنا، کوٹنا، کی کوٹائی کرنا۔ ـــ ہ ل: (راستہ) کو کے لئے ہموار کرنا، (زمین) کو کے لئے تیار کرنا۔ وطد ثقتہُ فی: پر سختی سے بھروسہ کرنا، پر یقین کرنا، اعتماد کرنا۔ وطد العزم أن: کا عزم مصمم کرنا، کا پختہ فیصلہ کرنا۔ وطد عُری المحبۃ: دوستی کے بندھن مضبوط کرنا۔ وطد اَقدامہُ فی: میں پاؤں رکھنے کی جگہ حاصل کرنا۔ وَطِید: مضبوط، ٹھوس، سخت، غیر متزلزل۔ وطیدُ الأملِ ب: کی قوی امید رکھنے والا، کا یقین رکھنے والا۔ مِیطَدَۃ: موگری، دھرمٹ، ٹھونکنے کوٹنے کی مشین۔ تَوطِید السِلم: امن کی حفاظت کرنا اور اسے برقرار رکھنا۔ توطیدُ سعر الفرنک: فرینک (سکہ) کا استحکام۔ مُوَطَّد: مضبوط، قوی، ٹھوس، سخت۔ مُوَطَّدُ الأرکان: مضبوطی سے قائم، مضبوط بنیادوں پر منحصر۔

وطر: الوَطر جمع اَوطار: حاجت، مطلوب۔ کہا جاتا ہے قضی منہ وَطَرہُ و أوطارہُ: اس نے سے اپنا مطلوب پالیا۔

↕ وَطَر جمع اَوطار: خواہش، مرضی، تمنا، حسرت، مقصد، مدعا، عرض، غایت، ارادہ، عزم۔

وطس: وَطَسَ یَطِسُ وَطساً ہُ: کو بوٹ وغیرہ سے زور سے مارنا۔ ـــ الشیءَ: کو توڑنا، کوٹنا۔ تَواطَسَ الموجُ: موجوں کا آپس میں ٹکرانا۔ ـــ القومُ علیّ: قوم نے مجھ پر ہجوم کیا۔ الوَطاس: چرواہا۔ الوَطِیس جمع اَوطِسۃ و وُطس: تنور، بھٹی، میدان جنگ۔ کہا جاتا ہے حَمِیَ الوَطِیسُ: لڑائی سخت ہوگئی، جنگ میں شدت آگئی۔ الوَطِیسۃ: معاملہ کی سختی۔

↕ حَمِیَ الوَطِیسُ: سخت لڑائی ہوئی۔ حامِیُ الوطیس: سخت، خوفناک، اندوہناک (لڑائی)۔

وطش: ۱ وَطَش یَطِشُ وَطشاً ہُ: کو مارنا۔ ـــ ہ عن فلان: کو سے دور کرنا، ہٹانا۔ وَطَّش القومَ عنہ: قوم کو کسی سے دور کرنا۔ کہا جاتا ہے ضربوہ فما وَطَّش الیھم: لوگوں نے اس کو مارا مگر اس نے ان کی طرف ہاتھ تک نہیں اٹھایا اور نہ انہیں اپنے سے دور کیا۔

۲ وَطَش یَطِشُ وَطشاً الحدیثَ او الخبرَ: بات یا خبر کا کچھ حصہ بیان کرنا۔ ـــ الکلامَ: غیر واضح کلام کرنا۔ کہا جاتا ہے ما وطش لنا بشیءٍ: اس نے ہمیں کچھ نہیں دیا۔ وَطَّش الحدیثَ: بات کا کچھ حصہ بیان کرنا۔ ـــ فیہ: پر اثر کرنا۔ ـــ لہُ: کیلئے تقریر، رائے یا کام تیار کرنا۔ ـــ ہ: کو تھوڑا دینا۔ کہا جاتا ہے سألوہُ فما وَطَّش اللیھم بشیءٍ: انہوں نے اس سے سوال کیا مگر اس نے انہیں کچھ نہیں دیا۔

↕ وَطَش یَطِشُ وَطشاً ہ: کو مارنا، تھپڑ لگانا، طمانچہ مارنا، چپت رسید کرنا۔

وطف: ۱ وَطَفَ یَطِفُ وَطفاً: شکار وغیرہ کو بھگانا اور اس کا پیچھا کرنا۔

۲ وَطِفَ یَوطَفُ وَطَفاً: گھنی آبروؤں یا پلکوں والا ہونا صفت اَوطَف مونث وَطفاء جمع وُطف۔ ـــ المطرُ: بارش کا زور سے برسنا۔ الوَطف مص: جب بادل لٹکے ہوئے ہوں تو اس وقت کہتے ہیں فی السحابۃ وَطفٌ۔ الوَطفۃ: تھوڑے بال۔ ظلام اَوطَفُ: سخت اندھیرا۔ سحابٌ اَوطَف: زمین کے نزدیک آیا ہوا بادل۔ عامٌ اَوطَف: فراخ سالی۔ عیش اَوطَف: خوشحالی۔ سحابۃ وَطفاء: پانی سے بھرا بادل۔

↕ اَوطَف مونث وَطفاء: گھنی آبروؤں والا، گھنی بھوؤں والا۔ وَطفاء: پانی بھرا نیچا بادل۔

وطق: الوِطاق جمع وِطاقات: خیمہ (ترکی لفظ)۔

وطم: وَطَمَ یَطِمُ وَطماً ہُ: کو روندنا۔ ـــ السترَ: پردہ لٹکانا۔ وَطِمَ یَوطَمُ وَطماً و وُطِمَ الرجُلُ: کا بول و براز رک جانا۔

وطن: وَطَنَ یَطِنُ وَطناً بالمکان: کسی جگہ میں اقامت کرنا۔ وَطَّنَ نفسَہُ علی الأمرِ وللأمر: کسی کام پر یا اس کے لئے خود کو آمادہ کرنا یا مائل کرنا۔ ـــ البلدَ: کسی شہر کو اپنا وطن بنانا۔ اَوطَنَ ہُ علی الأمر: کے ساتھ کسی کام کو کرنے کی ٹھاننا۔ اَوطَنَ ایطاناً بالمکان: کسی جگہ اقامت کرنا۔ ـــ واتَّطَنَ

گڑھا، بڑا روشندن، تیل اور یخنی وغیرہ کا گڑھا۔ رَکِیَّۃٌ وَقْباءُ: گہرے پانی کا کنواں۔ الأَوْقاب: گھر کا سامان۔ المِیقَاب: بڑا شرابی۔ کہا جاتا ہے: انھم یسیرون سَیْرَ المیقاب: وہ دن رات برابر چلتے ہیں۔ المِیقَب: گھونگھا، سنکھ، صدف، سیپی، خرمہرہ۔

۲۔ وَقَبَ یَقِبُ وَقْباً الرحلُ: آنا۔

۳۔ اَوْقَبَ اِیقاباً: بھوکا ہونا۔

۴۔ اَوْقَبَ ایقاباً النحلُ: کھجور کی چھوٹی ٹہنیوں کا بدبودار ہونا۔

۵۔ الوَقْبُ جمع اَوْقاب: احمق، کمینہ۔ الوَقْبان جمع وَقْبی: احمق۔ الوُقْبِیُّ: بیوقوفوں کی صحبت کا شوقین۔

(ج) وقب جمع اَوْقاب: گڑھا، سوراخ، حلقہ چشم۔ وَقْبۃ: گڑھا۔

وقت: وَقَتَ یَقِتُ وَقْتاً الامرَ: کام کرنے کے لئے وقت مقرر کرنا۔ وَقَّتَ الامرَ: کام کرنے کے لئے وقت مقرر کرنا، کام کی مدت کا تعین کرنا۔ کہا جاتا ہے: وَقَّتَ الأمرَ لیومِ کذا: کام کو کسی دن تک ملتوی کرنا۔ الوَقْت (مص) جمع اَوْقَات: وقت، زمانہ کا اندازہ۔ اوقاتُ السنۃ: سال کی فصلیں۔ المَوقِت: وقت کی تعیین، تعیین کا زمانہ، تعیین کی جگہ۔ المُوَقِّت: وقتوں کا اندازہ رکھنے والا۔ وَقْتٌ مَوْقُوتٌ و مُوَقَّتٌ: مقررہ اور محدود وقت۔ المِیقات جمع مَوَاقِیت: وقت، وعدہ جس کے لئے وقت مقرر کیا گیا ہو، کبھی اس جگہ کو بھی میقات کہا جاتا ہے جہاں ملاقات کے لئے وقت مقرر کیا گیا ہو۔

(ج) وَقَّتَ ہ: کیلئے وقت مقرر کرنا، کا دیے گئے وقت کے لئے جدول یا گوشوارہ بنانا، کو وقت پر کرنا، کیلئے وقت کی حد مقرر کرنا، وقت جمع اوقات: وقت، وقت کا امتداد، وقفہ، مدت، عرصہ، لمحہ، آن، گھڑی، لحظہ۔ وقتاً: ایک بار، ایک مرتبہ، ایک دفعہ، ایک وقت پر، ایک دن۔ بوقتِہ: فی الفور، فوراً۔ فی وَقْتِہ: وقت پر، صحیح وقت پر، بروقت۔ فی غیرِ وقتِہ: غلط وقت پر، بے موقع، بے محل، قبل از وقت۔ فی الوقتِ نفسہ یا فی نفس الوقت: اسی وقت، بیک وقت، ساتھ ہی۔ فی اوّلِ وقتٍ: ان دنوں میں ایک دن، پہلی فرصت پر۔ للوقتِ یا لوقتِہ: فوراً۔ لھذا الوقت: اس وقت۔ مَعَ الوقتِ: مناسب وقت پر، وقت کے دوران، تھوڑے عرصہ میں، عنقریب، رفتہ رفتہ۔ مِن وَقْتٍ لآخر: وقتاً اوقاتاً، اوقاتاً: وقتاً فوقتاً۔

فی بعض الاوقات: بعض اوقات گاہے گاہے۔ فی کثیرٍ مِن الاوقات: اکثر، اکثر اوقات، بارہا، بسا اوقات، بیشتر، بار بار، کئی بار۔ وقتُ الفراغ: فرصت، فرصت کا وقت، ضرورت کے لئے اٹھا رکھا وقت، خالی وقت، فارغ وقت۔ الوقت المدنی: اجتماعی وقت۔ وقت اُوربا الوُسْطٰی: یوروپ کا مرکزی وقت۔ اشارۃُ الوقت: وقت کا اشارہ (ریڈیو)۔ وَقْتَئِذٍ: تب، اُس وقت۔ وَقْتَذاکَ: تب، اُس وقت وَقْتَمَا: کے دوران میں، جب، جونہی کہ، جیسے ہی۔ وقتی: وقت کا، زمانی، زمانے کے متعلق، چندروزہ، عارضی، آنی جانی، دم بھر کا، چشمہ زدن میں۔ سریع الزوال، جلد گزر جانے والا، وقتیہ، فانی، ناپائیدار، ہنگامی، درمیانی، درمیانی عرصہ کا، آن کی آن میں، پل بھر کا۔ وَقْتِیّاً: کچھ عرصہ کے لئے، مختصر عرصہ کے لئے۔ تصویرٌ وقتیٌّ: فوٹو کھینچنے کے لئے کیمرہ کا لمحہ بھر کیلئے روشنی ڈالنا (time exposure)۔ مَوْقِت جمع مَوَاقِت: مقررہ وقت، ملاقات کا وقت، (چاہنے والوں سے) وعدہ ملاقات۔ مِیقات جمع مَوَاقِیت: مقررہ وقت، تاریخ، مقررہ حد، آخری مدت، وقت، موسم، سال کا وقت، ملنے کی جگہ، وعدہ کی ملاقات کا مقام (جمع) روانگی اور آمد کے اوقات، ٹائم ٹیبل (time table)۔ مواقیتُ الاقلام: کاروبار کے اوقات۔ مواقیت الحج: حج کے اوقات و مقامات۔ توقیت: وقت کا شمار، وقت کا تعین، کسی کام کے اوقات۔ توقیتٌ صیفیٌّ: گھڑیاں آگے کرنے کا وقت۔ توقیتٌ مَحَلّی: مقامی وقت، لوکل ٹائم۔ فی الساعۃِ العاشرۃ حسبَ توقیتِ جرینتش: گرینج کے وقت کے مطابق دس بجے۔ موقوت: مقررہ، طے شدہ (وقت)، وقتی ہنگامی، وقت میں محدود، دیئے گئے وقت کے لئے بنایا ہوا (جدول یا گوشوارہ)، وقتی فیوز والا (بم) مُوَقِّت: وقت پر کرنے والا، وقت مقرر کرنے والا، وقت کا حساب رکھنے والا، کنٹرولر (controller)۔ مُوَقَّت و مُؤَقَّت: دیئے گئے وقت یا ساعت کے لئے بنایا ہوا (جدول یا گوشوارہ) مقررہ، طے شدہ (وقت) (کسی وقت کیلئے) مؤثر، صرف کسی وقت کیلئے، زمانی، عارضی، وقتی، ہنگامی، آنی جانی، دم بھر کا، چشم زدن میں، ناپائیدار وقتی، برق یا گریزپا۔ مُوَقَّتاً: عارضی طور پر، عبوری دور میں، فی الحال۔ بصورۃٍ موقتۃ: عارضی طور پر، عبوری دور میں۔ حکومۃ موقتۃ: عبوری حکومت، عارضی حکومت۔

وقح: وَقَحَ یَقِحُ قِحَۃً وَقَحۃً و وَقِحَ یَوْقَحُ وَقَحاً و وَقُحَ یَوْقُحُ وَقَاحَۃً و وُقُوحَۃً: بے حیا و بے شرم ہونا، برے کاموں پر دلیر ہونا۔ صفت: وَقِح۔ ـــ حافرُ الدابۃِ: کھر کا سخت ہونا۔ وَقَّحَ الحوضَ: حوض درست کرنا۔ ـــ حافرَ الدابۃ: جانور کے کھر کو پگھلی ہوئی چربی سے سخت کرنا۔ اَوْقَحَ و اسْتَوْقَحَ الحافرُ: کھر کا سخت ہونا۔ تَوَقَّحَ و اتَّقَحَ: بے حیا ہونا۔ تَوَاقَحَ: بے حیائی ظاہر کرنا۔ الوَقَاح جمع وُقُح و وُقَّح: (مذکر و مؤنث دونوں کیلئے): بے شرم، بے حیا۔ حافرٌ وَقَاحٌ: سخت کھر۔ رَجُلٌ وَقِیحُ الوجہ: بے شرم آدمی۔ المُوَقَّح (مفع): مصیبت زدہ۔ بعیرٌ مُوَقَّحٌ: کام سے ستایا ہوا اونٹ۔

(ج) وَقَحَ یَقِحُ قِحَۃً و قَحَۃً و وَقُحَ یَوْقُحُ وَقَاحَۃً و وُقُوحَۃً و وَقِحَ یَوْقَحُ وَقَحاً: بے شرم ہونا، بے حیا ہونا، گستاخ ہونا، ڈھیٹ ہونا۔ تَوَقَّحَ: بے شرم، بے حیا، گستاخ یا ڈھیٹ ہونا۔ ـــ علی: سے گستاخی سے پیش آنا، گستاخانہ اخلاق و عادات کا مظاہرہ کرنا۔ تَوَاقَحَ: بے حیائی کا مظاہرہ کرنا، گستاخانہ انداز سے پیش آنا یا گستاخانہ رویہ اختیار کرنا۔ قِحَۃ: بے شرمی، بے حیائی، گستاخی، بدتمیزی، شوخ چشمی۔ وَقَاح: (مذکر و مؤنث) جمع وُقُحٌ: بے شرم، بے حیا، گستاخ، بدتمیز، شوخ چشم، تیز، دلیر، من چلا، بے ادب۔ وَقِح: بمعنی وَقَاح۔ وَقِیح: بمعنی وَقَاح۔ وَقَاحَۃ و وُقُوحَۃ: بے شرمی، بیحیائی، گستاخی، بے ادبی، شوخ چشمی، شوخی، ہمت، جرأت، خود اعتمادی۔

وقد: ۱۔ وَقَدَ یَقِدُ وَقْداً و وَقَداً و وُقُوداً و وَقَدَاناً و قِدَۃً و اتَّقَدَ: چمکنا۔ ـــ ت النارُ: آگ کا بھڑکنا۔ کہا جاتا ہے: وقدت بِكَ زِنادی: تیری وجہ سے میری مراد بر آئی۔ وَقَّدَ النارَ: آگ سلگانا، روشن کرنا، جلانا۔ اَوْقَدَ النارَ: آگ سلگانا، روشن کرنا، جلانا۔ کہا جاتا ہے: اَبْعَدَ اللّٰہُ دارَہُ و اَوْقَدَ ناراً اَثْرَہُ: اللہ تعالیٰ اسے واپس نہ بھیجے۔ تَوَقَّدَ الکوکبُ: ستارہ کا چمکنا۔ ـــ ت النارُ: آگ کا بھڑکنا۔ اِسْتَوْقَدَتِ النارُ: آگ کا بھڑکنا۔ الوَقْد و الوَقَد (مص) آگ۔ الوَقْدَۃ: ایک مرتبہ جلنا، سخت گرمی۔ الوِقَاد و الوَقِید و الوَقُود: ایندھن۔ الوَقَّاد: اسم مبالغہ۔ کوکبٌ وَقَّاد: بہت روشن ستارہ۔ رَجُلٌ وَقَّادٌ: تیز طبع، ذہین۔ المَوْقِد جمع مَوَاقِد و المُسْتَوْقَد: چولہا۔ المَوْقِدَۃ: بھٹی، سٹوو (stove)۔ المُتَوَقِّد (فا): روشن، تیز طبع۔ زَنْدٌ مِیقادٌ: فوراً جل اٹھنے والی

چقماق کی اوپر کی لکڑی۔

۲۔ القِدَۃ (اصل میں الوَقد ہے): جس کی پیروی کی جائے۔ (اس معنی میں اصل قِدۃ ہے۔ ان دونوں میں ۃ واو سے بدل گئی ہے)۔

ⓒ اوقدفیه النار: کو آگ لگانا۔ تَوَقَّدَ ہ: کو روشن کرنا، جلانا، آگ لگانا۔ اِتَّقَدَ: (غصہ کا) بھڑکنا، (جوش کا) ابھرنا۔ اتَّقَدَ غیرۃً (حماساً) علی: کیلئے جوش سے بھڑکنا۔ وَقْد و وَقَدٌ: جلنا، احتراق، عمل احتراق، آگ، ایندھن۔ وَقْدَۃ: آگ، شعلہ۔ وِقاد: ایندھن۔ وَقّاد: جلنے والا، شعلہ فشاں، آگ کا سا، یکدم بھڑک اٹھنے والا، زندہ دل، شگفتہ مزاج، مشتعل، چمکدار، روشن، تاباں، تیز طبع، ذہین؛ فروزاں، تابندہ، نور افشاں یا شعاع افشاں (ستارہ) (جمع وقّادُون)۔ بھٹی میں ایندھن جھونکنے والا، بھٹی والا۔ وَقُود: ایندھن، ایندھن برائے موٹر وغیرہ۔ مخزنُ الوَقود: کوئلے کا گودام۔ وَقِید: ایندھن۔ مَوْقِد جمع مَواقِد: چولہا، انگیٹھی، آتش دان، سٹوو(stove)، ریل انجن کا بائلر۔ مَوْقِدُ النار: مٹی کے تیل کا چولہا۔ اِیقاد: روشن کرنا، جلانا، آگ لگانا۔ تَوَقُّد: جلنا، احتراق، عمل احتراق۔ اِتِّقاد: جلنا، احتراق، عمل احتراق۔ مَوْقُود: جلایا ہوا، روشن کیا ہوا، آگ لگایا ہوا، جلتا ہوا، بھڑکتا ہوا۔ مُتَوَقِّد: جلنے والا، جلتا ہوا، بھڑکتا ہوا، شعلہ زن، مبالغہ آمیز، روشن۔ مُتَوَقِّدُ الذهن: تیز، آتش مزاج، من موجی، خوش طبع، شگفتہ خاطر۔ مُتَّقِد: بھڑکتا ہوا، جلتا ہوا، جوش انگیز۔ مُسْتَوْقَد: چولہا، آتشدان، انگیٹھی، پانی گرم کرنیکا چولہا(geyser)۔

وقذ: ۱۔ وَقَذَ یَقِذُ وَقْذاً ہُ: کو پچھاڑنا، پر مہلک ضرب لگانا صفت مفعولی: وَقِیذ و مَوْقُوذ۔ ۔۔ ہُ النُعاسُ: پر نیند کا غلبہ ہونا۔ ۔۔۔ و اَوْقَذَ فلاناً: کو بیمار چھوڑنا۔ الوَقِیذ مونث وَقِیذَۃ جمع وَقائذ: مہلک بیماری میں مبتلا، بوجھل، ست۔ وَقِیذُ الجَوانح: غمگین دل آدمی۔

۲۔ الوَقائذ واحد وقیذۃ: بجھے ہوئے پتھر۔ المَوْقِذ جمع مَواقِذ: اطراف بدن جیسے ٹخنہ، گھٹنا، کندھا۔

وقر: ۱۔ وَقَرَ یَقِرُ و وَقِرَ یَوْقَرُ وَقْراً و وُقِرَتْ اُذُنُہٗ: بہرہ ہونا، اونچا سننا۔ صفت: مَوْقُورَۃ: بہرا (کان) وَقَّرَ تَوْقِیراً للشیءِ: کے نشان بنانا۔ کہا جاتا ہے: وَقَّرَتْنِی الأسفار: سفروں نے مجھ کو مشاق بنادیا۔ اَوْقَرَ اِیقاراً و قِرَۃً (خلاف قیاس) الدابّۃَ: جانور پر بھاری بوجھ لادنا۔ ۔۔ ت النخلۃ و اَوْقَرَتْ: کھجور کے درخت کا بہت پھلدار ہونا صفت: مُوقِر و مُوقِرَۃ و مُوْقَرَۃ۔ ۔۔ الدَّینُ فلاناً: قرض کا کسی کو گراں بار کرنا۔ اِسْتَوْقَرَ اِسْتِیقاراً تِ الإبلُ: اونٹوں کا موٹا ہونا، بھاری بوجھ اٹھانا۔ ۔۔۔ وِقْرَہٗ طعاماً: کھانا لینا۔ القِرَۃ (مص) جمع قِرات: بوجھ، اہل وعیال، بیماری کا وقت۔ الوُقْر (مص): کہا جاتا ہے: فی صدرہ وَقْرٌ: اس کے دل میں کینہ ہے۔ الوِقْر جمع اَوْقار: بھاری بوجھ، پانی سے بوجھل بادل۔ وَقْرَۃُ الدهر جمع وَقَرات: زمانہ کی سختی و مصیبت۔ الوَقَرات: نشانات، آثار۔ الوَقِیر: ذلیل، بے عزت۔ اذنٌ وَقِیرۃٌ: بہرا کان۔ المِیقارُ من النخل جمع مَواقِیر: پھل سے لدا ہوا کھجور کا درخت۔ المُوَقَّر (مفع): تجربہ کار عقلمند، جہاندیدہ۔

۲۔ وَقَرَ یَقِرُ وَقْراً و وُقُورۃً فی بیته: گھر میں وقار کے ساتھ بیٹھنا۔ ۔۔ قِرَۃً و وَقارۃً و وَقْراً و وَقُرَ یَوْقُرُ وَقارَۃً و وَقاراً الرجلُ: باوقار ہونا، ثابت رہنا۔ وَقَّرَ تَوْقِیراً الشیخَ: کی تعظیم کرنا، عزت کرنا۔ ۔۔ الدابّۃَ: جانور کو آرام دینا۔ تَوَقَّرَ و اِتَّقَرَ: باوقار ہونا۔ الوَقْر من الرجال: سنجیدہ، باوقار۔ القِرَۃ جمع قِرات: بہت بوڑھا۔ الوَقار: سنجیدگی، عظمت۔ ۔۔ من الرجال: باوقار۔ الوَقُور جمع وُقُر (مذکر و مونث): باوقار۔

۳۔ وَقَرَ یَقِرُ وَقْراً العظمَ: ہڈی کو پھاڑنا۔ وُقِرَ العظمُ: ہڈی کا پھٹنا۔ صفت: مَوْقُور و وَقِیر۔ وَقَّرَ تَوْقِیراً فلاناً: کو زخمی کرنا۔ الوَقْر (مص) جمع وُقُور: پنڈلی کا شگاف، پتھر یا ہڈی وغیرہ میں گڑھا یا شگاف۔ الوَقْرَۃ جمع وَقَرات: اسم مرۃ، پتھر یا ہڈی میں گڑھا یا شگاف۔ الوَقِیر: ترخی ہوئی ہڈی۔ ۔۔۔ و الوَقِیرۃ: چٹان کا بڑا گڑھا جو پانی روکتا ہے۔

۴۔ القِرَۃ جمع قِرات: بکریوں کا گلہ۔ الوَقَرِی: بکریوں اور بھیڑوں کا چرواہا یا ان کا جمع کرنے والا۔ الوَقِیر: بکریوں کا گلہ، لوگوں کا گروہ۔ المَوْقِر: پہاڑ کے دامن کا میدان۔

ⓒ وَقَرَ یَقِرُ وَقْراً ہ: کوئی چیز خصوصاً ہڈی توڑنا، ترقنا۔ ۔۔: مسلمہ حقیقت ہونا، رہنا، ٹھہرنا۔ وقر فی نفسه أن: اس کے نزدیک یہ ایک مسلمہ حقیقت تھی کہ۔ وَقَرَ فی خَلَدِہِ: اس کے نزدیک یہ ایک مسلمہ حقیقت تھی کہ۔ وقرت الصورۃُ فی نفسه: اس کے ذہن کی آنکھ کے سامنے تصویر صاف کھڑی تھی۔ وَقُرَ یَوْقُرُ وَقاراً و وَقارۃً: سنجیدہ ہونا، متین ہونا، باوقار ہونا، باوجاہت ہونا، وجیہ ہونا۔ وَقَّرَہ: کی عزت کرنا، کا احترام کرنا، کا عقیدت مند ہونا، کی تعظیم کرنا، کو سنجیدہ یا متین کرنا۔ اَوْقَرَ ہ: جانور پر بوجھ لادنا، بہت بوجھ لادنا۔ ۔۔۔ ہ: کو کچلنا، پر ظلم کرنا، کو زیر کرنا، کو دبانا، پر بہت بوجھ ڈالنا۔ ۔۔: درخت کا پھلوں سے بہت زیادہ بوجھل ہونا۔ وَقْر جمع وُقُور: سوراخ، گڑھا، خلا، کھو۔ وَقْرَۃ: سوراخ، گڑھا، خلا، کھو۔ وِقْر جمع اَوْقار: بھاری بوجھ، بوجھ۔ وَقار: سنجیدگی، متانت، عظمت، پر احترام، رویہ، تحمل، باوقار وضع۔ وَقُور: سنجیدہ، متین، باوقار، محترم، مقدس۔ تَوَقُّر: باوقار رویہ یا وضع۔ مُوَقَّر: محترم، معزز، بزرگ۔

وقس: وَقَسَ یَقِسُ وَقْساً الجربُ فی بدنه: خارش کا بدن میں پھیل جانا ۔۔۔ الفاحِشَۃَ: بری بات کا ذکر کرنا۔ ۔۔۔ ہُ بالمَکْرُوہ: پر کسی ناگوار بات کا الزام لگانا۔ ۔۔ الجلدَ: کھال چھیلنا۔ وَقَسَ الابلَ: اونٹوں کو کھجلی لگانا۔ الأوْقاس: اوباش لوگوں کا گروہ۔

وقش: ۱۔ وَقَشَ یَقِشُ وَقْشاً الرسمُ: نشان کا مٹنا۔

۲۔ وَقَشَ یَقِشُ وَقْشاً من فلان: سے بخشش پانا۔ ۔۔ و اَوْقَشَ لهُ بشیء: کو کچھ تھوڑا سا دینا۔

۳۔ تَوَقَّشَ: حرکت کرنا۔ الوَقْش: آواز، حرکت۔ ۔۔ و الوَقَش: آگ سلگانے کی لکڑی کی چھٹیاں۔ الوَقْشَۃ و الوَقَشَۃ: آواز، حرکت۔

۴۔ الوَقْش: عیب۔ الأوْقاش: اوباش۔

وقص: وَقَصَ یَقِصُ وَقْصاً عنقَهُ: کی گردن توڑ دینا۔ ۔۔ تِ العنقُ: گردن ٹوٹنا۔ ۔۔ ت به الدابّۃُ: جانور کا کسی کو گرا کر گردن توڑ دینا۔ ۔۔ راْسَهُ: سر کو نیچے سے دبانا۔ ۔۔ الشیءَ: کو عیب لگانا، گھٹانا۔ وَقِصَ یَوْقَصُ وَقَصاً: چھوٹی گردن والا ہونا۔ صفت: اَوْقَص مونث وَقْصاء جمع وُقْص: کبھی گردن کی صفت کے طور پر بھی یہ لفظ آتا ہے اور کہا جاتا ہے: عَنَقٌ اَوْقَص و عُنُقٌ وقصاء: (چھوٹی گردن، کوتاہ گردن)۔ وُقِصَ الرجُلُ: خراش شدہ گردن والا ہونا۔ صفت: مَوْقُوص۔ وَقَّصَ عنقَهُ: کی گردن توڑنا۔ ۔۔ السبعُ: درندہ کا شکار کو لے کر کھانا۔ ۔۔۔ علی النار: آگ میں چھوٹی چھوٹی لکڑیاں ڈالنا۔ اَوْقَصَ ہُ: کو کوتاہ گردن پیدا کرنا۔ تَوَقَّصَ البعیرُ: اونٹ کا دلکی چال چلنا۔ تَواقَصَ: چھوٹی گردن والے کی طرح ہونا۔ الوَقْص (مص): عیب۔ ۔۔۔ فی العروض: علم عروض کی اصطلاح میں حرف ثانی متحرک کو گرا دینا۔ الوَقَص (مص) جمع اَوْقاص: آگ سلگانے کی چھوٹی چھوٹی لکڑیاں۔ کہا جاتا ہے: اتانا اوقاصٌ من بنی

فلان: ہمارے پاس فلاں قبیلے کے اراذل آئے۔ الوَقَاصُ: وقاقیص کا واحد، پرندوں کے شکار کا جال۔ کہا جاتا ہے: خُذ اَوقَصَ الطریقین دو راستوں میں سب سے چھوٹا راستہ اختیار کرو۔ یا قریب ترین راستہ اختیار کرو۔ الوَقِیصَۃ: الوقائص کا واحد، گردن کا منکا، شکار، عام لوگ اسے بدبودار مردار کے معنی میں استعمال کرتے ہیں۔ آپ کہتے ہیں: وَقَصَ الطائرُ پرندہ نے مردار کھایا۔ الموقُوص (مفع): ٹوٹا ہوا۔ ۔ فی العروض علم عروض کی اصطلاح میں وہ وزن جس کا حرفِ ثانی متحرک گرا دیا گیا ہو۔ بعض کے نزدیک ایسا حرف متفاعلن میں ہوتا ہے، جو مفاعلن ہو جاتا ہے۔

ض وَقَصَ یَقِصُ وَقْصاً ہ کی گردن توڑ دینا۔

وقط: وَقَطَ یَقِطُ وَقْطًا ہُ کو پچھاڑنا، کو مار کر ست کر دینا۔ وُقِطَ فی راسہ: سر میں بوجھ محسوس کرنا۔ کہا جاتا ہے: اَکلتُ طعاماً وَقَطَنی: میں نے کھانا کھایا تو اس نے میرا سر بھاری کر دیا اور مجھے سلا دیا۔ وَقَطَ الصخرُ: چٹان کا گڑھے والا ہونا۔ اِستَوقَطَ استیقاطاً المکانُ: جانوروں یا انسانوں کے روندنے سے کسی جگہ گڑھا پڑ جانا۔ الوَقْط و الوَقِیطَۃ جمع اَوقاط: وہ گڑھا جس میں بارش کا پانی جمع ہو جائے۔ الوَقِیط جمع وِقاط و وُقطان و اِقاط: وہ گڑھا جس میں بارش کا پانی جمع ہو جائے۔ جمع وُقطَی و وَقاطَی مونث وَقِیط۔ مار، بیماری یا شکم سیری کی وجہ سے ست، بے خوابی سے کسلمند۔

وقظ: وَقَظَ یَقِظُ وَقْظًا ہُ: کو اتنا مارنا کہ وہ قریب المرگ ہو جائے۔ علی الأمر: کو مسلسل کرنا، پر جمار ہنا۔ الوَقِیظ: جو اٹھ نہ سکے۔

ض وَقَظَ یَقِظُ وَقظاً ہ: کو بہیمانہ طور پر مارنا۔ وَقَظَ ہ: (جذبات وغیرہ) کو ابھارنا، اُکسانا، برافروختہ کرنا۔

وقع: وَقَعَ یَقَعُ وُقُوعاً الشیءُ من یدی: چیز کا ہاتھ سے گر جانا۔ الحقُّ: ثابت ہونا۔ القولُ علیھم: پر واجب ہونا۔ ت الابلُ: اونٹوں کا بیٹھنا۔ ت الدوابُّ: جانوروں کا بیٹھنا۔ ربیعٌ بالارض: موسم خریف میں پہلی بارش برسنا، اس کے لئے سَقَطَ کا لفظ استعمال نہیں کیا جاتا۔ الطیرُ علی شجرٍ او ارضٍ: پرندوں کا درخت یا زمین پر اترنا۔ صفت وُقُوعٌ و وُقَّعٌ۔ فی الشرَکِ: جال میں پھنسنا۔ فی ارضٍ فلاۃٍ: کھلی زمین میں داخل ہونا۔ الرجُلُ فی عملہ: کام میں نرمی برتنا۔ فی العمل: کام شروع کرنا۔ الکلامُ فی نفسہ: کلام کا دل میں اثر کرنا۔ الامرُ: حاصل ہونا۔ کہا جاتا ہے: وَقَعَ لَہٗ وَاقِعٌ: اس کو ایک حادثہ پیش آیا۔ وُقُوعًا و وَقِیعَۃً فی فلان: کو گالی دینا، پر عیب لگانا، کی غیبت کرنا۔ وَقْعًا اِلی کذا: کی طرف تیز تیز جانا چلنا۔ من کذا او عن کذا: سے رکنا، ایک طرف ہونا۔ النصلَ بالمِیقَعَۃِ: پھل کو تیز کرنا۔ صفت مفعولی: وَقِیع۔ البعیرَ: اونٹ کی رانوں کے کناروں پر گول داغ لگانا۔ وَقْعًا و وَقْعَۃً بالعدو: دشمن سے سخت مقابلہ کرنا، جنگ و جدال کرنا۔ کہا جاتا ہے: وَقَعَ عند فلان مَوقعاً حَسَناً: سے حصہ و مرتبہ پانا۔ وقع الأمرُ منہ موقعاً حسناً او سیئًا: کی کے ہاں اچھی یا بری تاثیر ہونا۔ وَقَعَ موقعاً من کفایتہ: مالدار ہونا۔ فلانٌ یسفُّ ولا یقعُ: فلاں کام کے قریب جاتا ہے مگر کرتا نہیں۔ ھذہ نعلٌ لا تقع علی رجلی: یہ جوتا میرے پاؤں کے مناسب نہیں۔ وَقِعَ یَوْقَعُ وَقَعًا: ننگے پاؤں چلنا، زمین کی سختی یا پتھروں کی وجہ سے پیروں کا دُکھنا۔ صفت: وَقِع۔ وُقِعَ فی یدِہ: نادم ہونا۔ وَقَّعَ الوَبَرُ ظھرَ البعیر: پشم کا اونٹ کی پیٹھ پر نشان ڈالنا۔ المطرُ الأرضَ: بارش کا زمین میں کہیں اُگانا کہیں نہ اُگانا، بارش کا زمین پر چھڑکاؤ کرنا۔ العھدَ او الفرمانَ: عہدنامہ یا فرمان پر شاہی مہر لگانا۔ الکتابَ او الصکَّ: تحریر یا چک کے نچلے حصہ پر دستخط کرنا۔ الکاتبُ الکتابَ: کاتب کا تحریر سے فضول چیزوں کو حذف کرنا۔ تِ الإبلُ: اونٹوں کا بیٹھنا۔ ظَنَّہٗ علی الشیءِ: کسی چیز کا اندازہ کرنا۔ علی فلان: پر رائے قائم کرنا۔ الصیقلُ علی السیف: تلوار کو تیز کرنے کی طرف متوجہ ہونا۔ الحجارۃُ حافرَہٗ: پتھروں کا کھر کے سر کو ٹکڑے ٹکڑے کر دینا۔ القومُ: آخر شب کو آرام کے لئے اترنا۔ وَاقَعَ وِقَاعًا و مُوَاقَعَۃً ہ: سے لڑائی کرنا۔ الأمورَ: امور کے قریب ہونا اور ان کو کرنا۔ اَوْقَعَ اِیقاعاً ہٗ: کو واقع کرنا، گرانا۔ بالعدو: دشمن پر ٹوٹ پڑنا۔ بہ الشرَّ: کو بدی میں الجھا دینا۔ الدھرُ بہ: زمانہ کا کسی پر مصائب ڈالنا۔ ت الروضۃُ: باغ کا پانی کو روک لینا۔ المُغَنِّی: موسیقار کا سر ٹھیک کرنا۔ تَوَقَّعَ الامرَ: کے حاصل ہونے کی امید کرنا۔ تَوَاقَعَ الاعداءُ: دشمنوں کا آپس میں لڑنا، ایک دوسرے پر حملہ کرنا۔ اِستَوقَعَ الامرَ: کے حصول کا انتظار کرنا، سے خوف کھانا۔ السیفُ: تلوار کا تیز کئے جانے کا ضرورت مند ہونا۔

الواقِع جمع وُقَّع و وُقُوع (فا): طائرٌ واقِعٌ: درخت پر یا گھونسلے میں رہنے والا پرندہ۔ کہا جاتا ہے: رجُلٌ واقِعُ الطیر: نرم مزاج کا آدمی۔ النسرُ الواقِع (فلک): ایک ستارہ کا نام جو قطب شمالی کے قریب ستاروں کے جھرمٹ کے نزدیک ہوتا ہے۔ الواقِعَۃ: الواقع کا مؤنث: لڑائی کا تصادم، مصیبت، قیامت۔ رجُلٌ واقِعَۃٌ: بہادر آدمی۔ الواقِعِیّ: واقعیت پسند، حقیقت پسند، حقیقت نگار۔ الواقِعِیَّۃ: واقعیت پسندی، حقیقت پسندی، حقیقت نگاری۔ الوَقْع (مص): واحد وقعۃ: چوٹ کی آواز (آپ کہتے ہیں: سمعتُ وَقْعَ حافرِ الدابۃ و وقع المطر: میں نے جانور کے کھر یا بارش کے گرنے کی آواز سنی) پہاڑ کی بلند جگہ، بارش کی امید دلانے والا بادل، چھوٹی چھوٹی کنکریاں۔ کہا جاتا ہے: لفلان وقع عند الامیر: فلاں شخص کی حاکم کے ہاں قدر و منزلت ہے۔ الوَقَع (مص): واحد وَقَعَۃ: چھوٹی چھوٹی کنکریاں۔ الوَقِع: بارش کی امید دلانے والا بادل۔ الوَقْعَۃ جمع وَقَعات: وقع کا اسم مرہ، جنگ کا تصادم، آخر شب کی نیند، دن میں ایک بار کی قضائے حاجت، پرندے کا اترنا۔ وَقْعَۃُ السیف: تلوار کا پڑنا۔ عند العامۃ: ایک بار کا کھانا۔ الوِقْعَۃ: وقع کا اسم نوع۔ وَقَاع: گھوڑے کا گول داغ۔ الوَقَاعَۃ: زمین کی سختی جس کی وجہ سے پانی جذب نہ ہو۔ وِقَاعَۃُ الستر: زمین پر پردے کے پڑنے کی جگہ۔ الوَقَّاع و الوَقَّاعَۃ: لوگوں کی غیبت کرنے والا۔ الوَقِیع جمع وُقُع: تیز کیا ہوا پھل، پتھروں سے رگڑ کھایا ہوا کھر، سخت جگہ جو پانی کو جذب نہ کرے۔ وَقِیعُ الرجُلِ: جس کے پاس کوئی شخص تو پناہ لینے آئے۔ وہ اسے کہتا ہے انا وَقِیعُکَ: میں وہ ہوں جس کے پاس تو پناہ لینے آیا ہے۔ الوَقِیعَۃ جمع وِقَاع و وَقَائع: لڑائی کا تصادم، غیبت، پانی کا گڑھا۔ وقیعۃُ الطائر: پرندے کے اترنے کی وہ جگہ جہاں وہ اترنے کا عادی ہو۔ وَقَائِعُ العرب: عربوں کی لڑائیاں۔ الایقاع (مص): تال۔ التَوقِیعُ (مص) جمع تَوَاقِیع: اندراج، دستخط، رائے، تصور۔ توقیع السلطان: شاہی فرمان یا فیصلہ، شاہی مہر۔ المَوقِع جمع مَوَاقِع: گرنے کی جگہ، جائے وقوع۔ مَوَاقِعُ القطر: قطر کے حصے۔ مَوَاقِعُ القتال: جنگ کے مقامات۔ مَوقَعَۃُ الطائر جمع مَوَاقِع: پرندے کے اترنے کی جگہ۔ المُوَقِّع (فا): ہلکے قدم رکھنے والا، شاہی مہر کی حفاظت کرنے والا، فرمان شاہی کا

لکھنے والا۔ المُوَقَّع (مفع): مصیبت زدہ، بہت چلنے والا راستہ، تیز کی ہوئی چھری۔ المَوْقُوع (مفع): پتھروں سے رگڑ کھایا ہوا (کھر)۔ قدمٌ مَوقُوعَة: موٹا سخت قدم۔ المِیْقعَة جمع مَوَاقِع: ہتھوڑا، لکڑی کا پھٹا جس پر دھوبی کپڑے کوٹتا ہے، سان کا پتھر۔ میقعةُ الطائِر: پرندے کے اترنے کی مانوس جگہ۔

ن وَقَعَ یَقَعُ وُقُوعًا: گرنا، نیچے گرنا، الٹ کر گرنا، بری طرح گرنا، واقع ہونا، ہونا، وقوع میں آنا، رو پذیر ہونا۔ ــ ل: کو پیش آنا، پر نازل ہونا۔ ــ فی: میں پہنچنا (کسی صورت حال یا مشکل میں پہنچنا)۔ ــ إلی: کے پاس آنا۔ ــ علی: سے ملنا، سے اتفاقاً ملنا، کو اتفاقاً پانا، سے اچانک مل جانا، کے حصہ میں آنا، (پرندے کا) کسی جگہ اترنا، آرام سے بیٹھنا، کسی عورت سے مجامعت کرنا۔ فی: میں تقسیم ہونا۔ ــ فی: پر مشتمل ہونا۔ ــ: واقع ہونا۔ وقیعةً ب یا فی: پر تہمت لگانا، کی چغلی کھانا، چغل خوری کرنا، کو بدنام کرنا، رسوا کرنا، کی بدگوئی کرنا، ازالہء حیثیت عرفی کرنا، کی تحقیر کرنا، کو گھٹا کر دکھانا۔ ــ وُقُعاً ب: پر جھپٹا مارنا، کو چنگل مار کر دبوچ لینا، پر حملہ کرنا، ٹوٹ پڑنا۔ وقعوا فی بعضهم: ایک دوسرے سے لڑنا، جھگڑنا، جھگڑے لگنا۔ وقع بایدیهم: کے ہاتھ آجانا۔ وقع تحت حَوَاسِهِ: کے ادراک کی زد میں آنا، کو محسوس ہونا، پر واضح ہونا، قطعی ہونا۔ وَقَعَتْ فی حبه: سے محبت ہو جانا، سے عشق ہونا۔ وَقَعَتْ حربٌ: جنگ یکایک لگ جانا یا شروع ہونا۔ وقع الحقُّ: قانون کا تعین ہونا۔ وقع الحقُّ علیه: مجرم پایا جانا، قصوروار پایا جانا۔ وقع فی الفخ: جال میں آجانا، پھنسنا۔ وقع فریستَهُ: کا شکار ہونا۔ وَقَعَ مِن قلبِهِ فی مکانٍ: کے دل کو لگنا، کا بیڑا اٹھانا، پر توجہ کرنا۔ وقع القولُ علیه: سے بولنے کا تقاضا کیا گیا، کو تقریر کرنے کا موقع دیا گیا۔ وقع فی نفسه أن: اس کے دل میں آیا، کو خیال آیا کہ۔ وقع الکلام فی نفسه: الفاظ نے اسے متاثر کیا۔ وقعت فی (من) نفسه: اس نے اس پر اثر ڈالا، اس نے اس پر جادو کر دیا، کو فریفتہ کر دیا۔ وقع فی هواها: وہ اس کی محبت میں گرفتار ہو گیا۔ وقع موقعَهُ: کی جگہ لینا، کی علامت ہونا، پر مشتمل ہونا، کی تائید کرنا۔ وقع فی غیر موقعه: غلط جگہ پر ہونا، (لفظ کا) غلط سیاق و سباق میں استعمال ہونا، غلط جگہ رکھا جانا۔ وقع الکلام منه موقعاً: الفاظ نے اسے متاثر کیا۔ وقع الامر منه موقعاً حسناً: معاملہ نے اسے بہت خوش کیا، کے لئے معاملہ انتہائی خوش آئند تھا۔ وقع عنده موقعَ الرِضی: اسے اسکی منظوری ملی وہ بہت پسند کیا گیا۔ وِقع فی النفوس موقعاً جلیلاً: دلوں پر سخت یا شاندار تاثر چھوڑنا۔ وقع موقعَ الاستغراب: سخت تعجب کا باعث ہونا۔

وَقَّعَ ہ یا ہ: کو گرانا، گرنے دینا، کا خاتمہ کرنا، کو شکست دینا۔ ــ ہ: پر عمل کرنا، کو کرنا، کی تعمیل کرنا، کو بجالانا۔ ــ ہ فی یا علی: کا میں یا پر اندراج کرنا، کو درج کرنا، رجسٹر کرنا، ریکارڈ کرنا۔ ــ ہ: پر دستخط کرنا۔ ــ ہ علی: (سزا) کسی کو دینا۔ ــ علی: (کوئی ساز) بجانا۔ ــ بین: میں یا کے درمیان اختلاف رائے، نزاع، ان بن یا نااتفاقی کا بیج بونا، کو آپس میں لڑانا۔ وَقَّعَ حجزاً علی: کو گرفت کرنا، ضبط کرنا، کو قرق کرنا۔ وَقَعَهُ بالاحرف الاولی: پر مخفف دستخط کرنا۔ وَقَّعَ نفسَهُ: اپنے آپ کو گرفتاری کے لئے پیش کرنا۔ وَقَّعَ علی الوتر الحسَّاسِ: حساس حصہ کو چھونا، حساس مقام پر انگلی رکھنا۔ وَاقَعَ ہ: پر حملہ کرنا، سے لڑنا۔ وَاقَعَ ها: سے صحبت کرنا، مباشرت کرنا۔ اَوْقَعَ ہ یا ہ: کو گرانا، کو گرنے دینا، کے گرنے کا باعث ہونا، کو نیچے گرانا، کو شکست دینا، کا خاتمہ کرنا، کو ختم کرنا۔ ــ ہ فی: کو میں گھیرنا، کو کسی مشکل یا صورت حال میں مبتلا کرنا۔ ــ ب: پر سختی سے حملہ کرنا، پر حملہ کرنا، ہلہ کرنا، دھاوا بولنا، پر ضرب لگانا۔ ــ بین ــ و بین: کے مابین نااتفاقی کے بیج بونا، کو آپس میں لڑانا، کو ایک دوسرے سے متنفر کرنا۔ اَوْقَعَ الرعبَ فی قلبه: کو خوفزدہ کرنا، کے دل میں دہشت پیدا کرنا۔ اَوْقَع عقوبةً علی: کو سزا دینا۔ اَوْقَعَهُ فی کمین: کو گھات میں بیٹھی ہوئی فوج یا کمین گاہ میں لیجانا۔ تَوَقَّعَ ہ: کی امید کرنا، توقع کرنا، کا اندازہ کرنا، کیلئے اپنے آپ کو تیار کرنا، کا انتظار کرنا، سے دہشت کھانا، ڈرنا۔ ــ علی: کو سزا ملنا، کے خلاف (فیصلہ کا) سنایا جانا۔ استوقع ہ: کی امید کرنا، کی توقع کرنا، کا اندازہ کرنا، سے دہشت کھانا، ڈرنا، کے بارے میں بے چینی محسوس کرنا، تشویش کرنا، کی اندیشہ کے ساتھ امید کرنا۔ وَقْع: گرنا، الٹ کر گرنا، بری طرح گرنا، گر پڑنا، مکا، گھونسا، تھپڑ، بھد سے گرنا، ضرب، واقعہ، ہونا، رو پذیر ہونا، وقوعہ، اثر، تاثر، اثر، تصادم، ٹکر، دباؤ۔ وقع الأقدام: چاپ، آہٹ، نقش قدم۔ وقع اقدامٍ ثقیلة: بھاری چاپ یا آہٹ۔ کان لهُ احسنُ وقعٍ فی النفوس: ہر ایک پر بہترین تاثر قائم کرنا۔ وقعةٌ: گرنا، الٹ کر گرنا، بری طرح گرنا، پڑنا، بھد سے گرنا، مکا، گھونسا، تھپڑ، ضرب، صدمہ، ہچکولہ، واقعہ، ماجرا، ٹکراؤ، وقوع، جنگ و جدل، مڈبھیڑ، لڑائی، مقابلہ، معرکہ کارزار، خوراک، کھانا، ناشتہ، غذا۔ وَقَّاع و وَقَّاعَة: غماز، چغلخور، تہمت تراش، بدنام کرنے والا، بدنامی کی باتیں پھیلانے والا، بہتان لگانے والا، غیبت کرنیوالا۔ وقوع: گرنا، الٹ کر گرنا، بری طرح گرنا، آرام سے بیٹھنا، ماجرا، وقوع، حادثہ، واقعہ، سانحہ۔ وَقِیعة جمع وَقَائِع: واقعہ، ماجرا، واردات، حادثہ، سانحہ، معرکہ، جنگ، لڑائی، مڈبھیڑ، مقابلہ۔ (جمع وقائع): واقعات، عجیب واقعات، نئی صورت حال، واقعاتی معلومات، دریافتیں، واقعاتی شہادت، کسی قانونی مقدمہ کے) حقائق، (اسمبلی وغیرہ کی) کارروائی، کی کارروائی کا خلاصہ، حقائق۔ دُفتر الوقائع: روداد نامہ۔ الوقائع المصریة: مصر کا سرکاری گزٹ (قدیم ترین عربی اخبار)۔ مَوقَع جمع مَوَاقِع: وہ جگہ جہاں کوئی چیز گرے، جگہ، موقع، موقع کی جگہ، مقام علاقہ، جائے وقوع، محل، ٹھیک جگہ، اصلی مقام (بحری جہاز، فوج کا)، سین، منظر، صورت حال، محل وقوع، پوزیشن مورچہ، تاثر، کسی چیز کے پڑنے کی تاریخ اور وقت۔ مواقعُ الاطلال: کھنڈرات (کی جگہیں)۔ مواقع النظر: فراست کا میدان یا دائرہ۔ موقعٌ مُتَقَدِّم: اگلا مورچہ۔ مواقع النجوم: ستاروں کے مدار۔ لم یکن یعرف موقعَ وقته ذاك من اللیل: وہ نہیں جانتا تھا کہ اس وقت رات کتنی گزر چکی تھی۔ مَوْقَعَة جمع مَوَاقع: میدان جنگ، لڑائی، معرکہ کارزار، مقابلہ۔ مِیْقَعَة: سان۔ توقیع جمع توقیعات: دستخط۔ بتوقیع فلان یا تحتَ توقیع فلان: کے دستخطوں سے، کی قلم سے۔ مُهْمَلُ التوقیع: بلا دستخط۔ توقِیعی: موزونیت یا تناسب والا۔ وِقاع: وصال، مباشرت، مجامعت، صحبت۔ ایقاع جمع ایقاعات: تال ترنم۔ ایقاعی: متناسب، تال دار موزوں، لے دار۔ وَاقِع: گرنے والا، پڑنے والا، الٹ کر گرنے والا، بری طرح گرنے والا، واقع ہونے والا، حقیقی، واقعی، اصل، واقعاتی، مادی، محسوس، واضح، واقعہ، حقیقت، واقعہ، امر واقعہ، واقعاتی معلومات یا دریافتیں، واقعاتی شہادت، حقائق، واقع، (فعل) متعدی۔ الواقع: حقیقت، واقعہ، حقیقی مادی دنیا۔ وَاقِعًا یا فی الواقِع یا فی واقع الامر: عملی

مقاصد کے لئے، واقعی، سچ مچ، واقعہ یہ ہے، امر واقعہ یہ ہے، دراصل، درحقیقت، فی الواقع۔ بِواقِعِ: کی مقدار یا رقم کا۔ غیرُ واقِعٍ: جھوٹ، غلط، غیر حقیقی، موہوم، (فعل) لازم۔ الامرُ الواقع: مکمل حقیقت۔ واقِعُ الحال: واقعاتی معلومات، دریافتیں، واقعاتی شہادت، حقائق۔ الواقع أنّ: یہ حقیقت ہے کہ، امر واقعہ یہ ہے کہ، دراصل، درحقیقت، فی الواقع۔ دُونَ الواقِعِ بکثیرٍ: حقیقت سے بہت دور، سچ سے بہت دور۔ مِن واقِعِ هذه السجلاتِ: ان رجسٹروں میں درج معلومات کے مطابق۔ وَاقِعة: واقعہ، حادثہ، سانحہ، وقوع، نئی صورتِ حال، حقیقت، افسوسناک حادثہ، لڑائی، جنگ۔ واقِعِيّ: حقیقی واقعی، اصلی، واقعیت پسندانہ، حقیقت پسندانہ، ایجابی، مثبت، قطعی، صریح۔ واقِعيّة: حقیقت، حقیقت پسندی، حقیقت نگاری۔ مُوَقِّع: دستخط کرنے والا۔ مُوَقَّع: درج شدہ، ریکارڈ شدہ، رجسٹرڈ، دستخط شدہ۔ مُتَوَقَّع: توقع کیا گیا، امید کیا گیا، اندازہ کیا ہوا، فرض کردہ، ماننے کے قابل، قرین قیاس، غالب، اغلب، ممکن، قابل قبول، حقیقت سے قریب، واقعیت سے ملتا جلتا، بہت ممکن، غالباً۔ من المتوقع ان: امید کی جاتی ہے کہ، توقع ہے کہ۔

وقف: وَقَفَ يَقِفُ وَقْفًا و وُقُوفًا: ٹھہرنا، کھڑا ہونا، چپ چاپ کھڑا ہونا۔ — في المسألةِ: مسئلہ میں شک کرنا۔ — القارئ على الكلمة: پڑھنے میں آخری حرف کو ساکن کرنا اور بعد کے حرف سے منقطع کرنا۔ — على الأمر: کو سمجھنا اور اس سے آگاہ ہونا۔ وَقَفَ وَقْفًا الدابّةَ: جانور کو ٹھہرانا۔ — هُ عن الشيءِ: کو سے روکنا، منع کرنا۔ — الدارَ: گھر کو وقف کرنا۔ کہا جاتا ہے: وقفها له و عليه: اس نے گھر کو کیلئے وقف کر دیا۔ — الأمر على حضور فلان: معاملہ کو کسی کی موجودگی پر موقوف کرنا یا رکھنا۔ — هُ على الذنب: کو گناہ سے خبردار کرنا۔ — القدرَ بالمِيقافِ: ہانڈی کے جوش کو ڈوئی سے کم کرنا۔ — عليه: کا معائنہ کرنا۔ — وَقِفَي النصرانيُّ: گرجا کر خدمت کرنا۔ وَقَّفَ هُ: کو کھڑا کرنا۔ — الترسَ: ڈھال کے گرد لوہے کا حلقہ بنانا۔ — المرأةَ: عورت کو کنگن پہنانا۔ — السرجَ: زین کی درستی کرنا۔ — الحديثَ: حدیث کو بیان کرنا۔ — القارئَ: پڑھنے والے کو وقف کے موقعے بتانا اور وقف کی جگہیں سکھانا۔ — الجيشُ: ایک دوسرے کے پیچھے یا بعد کھڑا ہونا۔ — تِ المرأةُ يديها بالحنّاء: عورت کا ہاتھوں کو مہندی کے رنگ سے نقطے دار بنانا۔ — الدابةَ: جانور کو ٹھہرانا۔ — فلاناً على ذنبِهِ: کو اس کے گناہ سے باخبر کرنا، مطلع کرنا۔ واقَفَ مُواقَفةً و وِقافًا هُ في الحرب او الخصومة: جنگ یا جھگڑے میں ایک دوسرے کے ساتھ کھڑا ہونا۔ — هُ على كذا: کو کسی بات پر ثابت قدم رہنے کے لئے کہنا۔ اَوْقَفَ هُ: کو ٹھہرانا، کھڑا کرنا۔ — الدارَ: گھر کو وقف کرنا۔ — الجاريةَ: لڑکی کیلئے کنگن بنانا۔ — عن الأمر: سے رک جانا۔ تَوَقَّفَ في المكان: کسی جگہ میں ٹھہرنا۔ — على الامر: پر جم جانا، ثابت قدم رہنا۔ — عن كذا: سے رک جانا، باز رہنا۔ تَوَاقَفَ القومُ في الحرب: جنگ میں ایک دوسرے کے ساتھ کھڑا ہونا، ملنا۔ اِتَّقَفَ: ٹھہرنا، کھڑا ہونا۔ اِسْتَوْقَفَ هُ: کو کھڑے ہونے کیلئے کہنا۔ الواقِف جمع وُقَف و وُقُوف (فا): کھڑا ہونے والا — عند الفقهاء: اللہ تعالیٰ کی راہ میں خرچ کرنے والا، وقف کرنے والا۔ الوَقْف: حرف کو بعد کے حرف سے جدا کرنا، کنگن — عند اهل العروض: (اصطلاح علم عروض میں) ساتویں متحرک حرف کو ساکن کرنا — من الترس: ڈھال کے گرد لوہے یا سینگ کا حلقہ۔ — جمع اوقاف و وُقُوف عند الفقهاء: (کسی چیز کو اللہ تعالیٰ کی راہ میں) وقف (کرنا)۔ وقف شدہ چیز۔ الوَقْفَة: اسم مرة، ایک دفعہ رکنا، ٹھہرنا، کھڑا ہونا، شک۔ — من الترس: ڈھال کے گرد لوہے یا سینگ کا حلقہ۔ الوَقّاف: دیر دستی کرنیوالا، لڑائی سے رکنے والا۔ الوَقّافَة: ڈر کر رکنے اور آگے نہ بڑھنے والا۔ الوَقِيفَة: تھک کر کھڑا ہو جانے والا شکار، جگہ جو کتے اپنے مالکوں کیلئے مخصوص کر لیں۔ التَّوقِيف (مص): جوئے کے تیر کا نشان، کنگن کی جگہ کی سفیدی، جانور کی ٹانگوں میں کنگن کی طرح کی دھاریاں یا سیاہ دھاریاں۔ المَوْقِف: ٹھہرنے کی جگہ۔ موقفُ المرأةِ المحجبة: پردہ نشین عورت کے ہاتھ، آنکھیں اور وہ اعضاء جن کو ظاہر کئے بغیر چارہ نہیں۔ المَوقِفان (ع ا): دبر کے پاس کی دو رگیں۔ المَوقِفَة: ٹھہرنے کی جگہ۔ المُوَقَّف (مفع) من الدواب: دونوں ہاتھوں پر گول داغوں والا جانور۔ ضَرعٌ مُوَقَّفٌ: تھن جس پر ڈوری کے نشان ہوں۔ رجلٌ مُوَقَّفٌ: تجربہ کار آدمی۔ رجُلٌ مُوَقَّفٌ على الحق: حق کا پیرو۔ دابةٌ مُوَقَّفةٌ: جانور جس کی ٹانگوں پر سیاہ لکیریں ہوں۔ المِيقاف (ا ع): بریک (brake) — و المِيقَف: لکڑی کی ڈوئی۔ المَوقُوف: مفع — عند الفقهاء: وقف شدہ۔

وَقَفَ يَقِفُ وَقْفًا و وُقُوفًا: ٹھہرنا، رکنا، خاموش کھڑا ہونا — فوق: پر قدم رکھنا، چڑھنا، پر اپنے دلائل کی بنیاد رکھنا، پر لگنا، مقرر ہونا — عند يعلى: پر رکنا۔ — الى: تک پہنچنا، پھیلنا، جانا — : رکنا، ذرا رکنا۔ — في: میں یا پر ہچکچانا، تذبذب میں پڑنا، متامل ہونا، تأمل کرنا، پس و پیش کرنا، پر شکوک ہونا، ضمیر کی خلش ہونا — : اٹھنا، کھڑا ہونا، پاؤں پر کھڑا ہونا، سیدھا کھڑا ہونا (رونگٹے کھڑے ہونا، مزاحمت کرنا، مخالفت کرنا، مقابلہ میں جمے رہنا۔ — على: پر پوزیشن لینا۔ — مع: کے پاس کھڑے ہو جانا، کی مدد کرنا، کا ساتھ نہ چھوڑنا، سے وفاداری کرنا، کی پشتبانی کرنا، کی پشت پر ہونا، کی مدد یا پشت پناہی کرنا۔ — يفعل: کرنا جاری رکھنا، کرتے رہنا۔ — وُقُوفًا على: میں مشغول رہنا، لگا رہنا، پر توجہ کرنا، میں حصہ لینا، شریک ہونا، کا مطالعہ کرنا، کو پڑھنا، کو تن دہی سے کرنا، کی نذر کرنا، کیلئے خود کو وقف کرنا، مخصوص کرنا، میں دلچسپی لینا، دلچسپی رکھنا، کے متعلق دریافت کرنا، کے متعلق معلومات چاہنا، سے مطلع ہونا، کے متعلق جاننا، آگاہ ہونا، کو سمجھنا، کو جاننا، کا ادراک کرنا، سے واقف ہونا — وَقْفًا ہ یا ہ: کو ٹھہرانا، روکنا۔ ہ: کو ختم کرنا، کا خاتمہ کرنا۔ ہ یاہ یاب یادون/عن: کو سے روکنا، کی راہ میں حائل ہونا، کو سے باز رکھنا، کو سے مخفی رکھنا۔ ہ على: کو پر منحصر کرنا، کو سے وابستہ کرنا، کو سے مشروط کرنا۔ وُقِفَ على: پر بھروسہ کرنا، اعتماد کرنا، سے مشروط ہونا — ہ على: کو سے آگاہ کرنا، کو سے مطلع کرنا، کو کے بارے میں بتانا، مشورہ دینا، ہدایت دینا، حکم دینا، پر کی توجہ مبذول کرانا — ہ على: کوئی چیز کسی (نیک کام وغیرہ) کے لئے دینا، عطا کرنا، عطیہ دینا، کو کیلئے وقف کرنا، کو کسی کو منتقل کرنا، کو کے حوالے کرنا، کو کے لئے وقف کرنا، نذر کرنا — ہ ل: کو کیلئے مخصوص کرنا، تفویض کرنا، سونپنا، معین کرنا۔ وقف نفسَهُ ل: خود کو کیلئے نذر کرنا، وقف کرنا، کو مخصوص کرنا۔ قِفْ!: ٹھہرو! وقف امامَه: کی مزاحمت کرنا، مخالفت کرنا۔ وقف اِلى جانبه: کی طرفداری کرنا۔ وقف اِلى يسارِه: کے بائیں ہاتھ کھڑا ہونا۔ وقف سدًّا دُونَ: کے راستہ میں حائل ہونا، کے راستہ میں کھڑا ہونا۔ لا يقف دُونَهُ شيءٌ: کوئی چیز اس کے راستہ میں حائل نہ ہوگی، کوئی چیز اس کو نہ روک سکے گی۔ وقف حائراً: گومگو کی حالت میں ہونا۔ وقف

علی الحیاد: غیر جانبدار رہنا، سخت جانبداری برتنا۔ وقف علی ساقِ الجدل: کیلئے ہر کوشش کرنا، میں جوش وخروش سے حصہ لینا، کیلئے پوری مدد کرنا، ہر طرح کی کوشش کرنا۔وقف علی شَفِیرِ الهلاك: تباہی کے کنارے پر ہونا۔وقف عند حد: تک جانا، میں ہی رہنا۔وقف فی وجه فلان: کا مقابلہ کرنا، کے خلاف ڈٹے رہنا۔وقف موقفاً من: کے بارے میں موقف اختیار کرنا، رویہ اختیار کرنا۔وقف موقفاً یِلُؤُهُ الحزمُ: انتہائی ثابت قدمی کا موقف یا رویہ اختیار کرنا۔وقف وقفاً: کوئی انداز اختیار کرنا۔وقف وَقْفَةً: بالکل رک جانا، ایک رویہ اختیار کرنا۔وَقفهُ عن العمل: کو نوکری سے معطل کرنا۔وَقَّفَ ہ یا ہ: کو روک لینا، روک دینا، دیر لگانا، کو تھامے رہنا، سنبھالے رہنا، کو روکے رکھنا، یکا یک روکنا، ٹوکنا، کی نشوونما کو روکنا یا کم کرنا، کی راہ میں روڑے اٹکانا، کے کام میں رکاوٹیں ڈالنا، کا راستہ روکنا، کو آہستہ کرنا (کوئی گاڑی وغیرہ) پارک کرنا، کو سیدھا کھڑا کرنا، کو اونچا کرنا، بلند کرنا، کو بالکل سیدھی حالت میں رکھنا۔۔ ہ: کو گرفتار کرنا۔۔ ہ عن: کو سے روکنا، باز رکھنا۔۔ ہ علی: کو سے آگاہ کرنا، مطلع کرنا۔۔ علی: کے فائدہ کے لئے یا کے حق میں وقف کرنا۔وَقَّفَهُ عند حده: کو اس کی مناسب جگہ پر رکھنا۔اَوْقَفَ ہ: کو کھڑا کرنا، نصب کرنا۔۔ ہ یا ہ: کو روک لینا، روک دینا، کو گرفتار کرنا، کی راہ میں روڑے اٹکانا، کا راستہ روکنا، کے کام میں رکاوٹیں ڈالنا، کو آہستہ کرنا۔۔ ہ: کو روکنا، ملتوی کرنا، کو بند کرنا، چھوڑنا، ترک کرنا، کا سلسلہ منقطع کرنا، (تعلقات) توڑنا، (کوئی سرگرمی وغیرہ): کو ملتوی کرنا، میں سستی کرنا، تاخیر کرنا، کو لٹکائے رکھنا۔ ہ: کو گرفتار کرنا، قید کرنا۔۔ ہ: اخبار وغیرہ پر پابندی لگانا، کی اشاعت روک دینا، کو ممنوع قرار دینا۔۔ ہ علی: کو سے آگاہ کرنا، مطلع کرنا، کو کے متعلق بتانا، کی توجہ کی طرف مبذول کرنا۔۔ ہ علی: کو کسی نیک یا خیراتی مقصد کے لئے عطا کرنا، قائم کرنا، تخلیق کرنا۔۔ ہ علی: کسی چیز کو کسی کو منتقل کرنا، کو کی تحویل میں دینا، کو کچھ میراث کے طور پر دینا، کو کچھ تفویض کرنا، دینا یا سونپنا، کچھ کیلئے علیحدہ کرنا، معین کرنا، کو کیلئے وقف کرنا، مخصوص کرنا، نذر کرنا، کوششیں کیلئے صرف کرنا۔اَوْقَفَ اِهتمامَهُ علی: توجہ پر مرکوز کرنا۔اوقف تنفیذ الحکم: سزا پر عمل درآمد روک دینا، فیصلہ روکنا، فیصلہ پر عملدرآمد روکنا، عارضی مہلت دینا۔اوقف حرکةَ المرور: آمدورفت روکنا۔اوقفه عن العمل: کو عہدہ سے ہٹانا، فارغ کرنا۔تَوَقَّفَ: رکنا، ٹھہرنا، بالکل رک جانا، خاموش کھڑا ہونا، مذاکرات وغیرہ کا تعطل کا شکار ہو جانا۔۔ عن: کی سرگرمی میں رکنا، کو معطل کرنا، کی راہ میں حائل ہونا، کا سلسلہ منقطع کرنا، کچھ کرنے یا کسی چیز سے رک جانا، کو بند کرنا، چھوڑنا، ترک کرنا، سے باز رہنا۔۔ فی: میں ہچکچانا، پس وپیش کرنا، متذبذب ہونا۔۔ علی: پر بھروسہ کرنا، اعتماد کرنا، انحصار کرنا، سے مشروط ہونا، پر مبنی ہونا، منحصر ہونا، مشتمل ہونا۔تواقفا: ایک دوسرے سے لڑائی کرنا، جنگ میں ملنا۔استَوقفَهُ: کو رکنے کے لئے کہنا۔۔ ہ یا ہ: کو روکنا، کی راہ میں حائل ہونا، کو آہستہ کرنا، کی نشوونما کو روکنا یا کم کرنا۔۔ ہ: کو ایک مختصر وقفہ دینا۔۔ نظرَهُ: سے نظریں چار ہونا، کی توجہ ابھارنا۔۔ الانتباہ: جاذب توجہ ہونا۔کان وقفاً علی: کا پر مکمل طور پر متوسل ہونا۔وقفا علی: تک محدود۔وقفٌ اهلی، وقفٌ خاصٌ، وقفُ ذریةٍ: خاندانی وقف، پرائیویٹ وقف۔وقف خیریٌّ و وقفٌ عامٌّ: پبلک وقف۔ناظرُ الوقف: وقف کا مہتمم۔الاوقاف: نظام وقف، نا قابل انتقال جائدادوں کا وقف۔وزارة الاوقاف: وزارت اوقاف۔وقفُ إطلاق النار: جنگ بندی۔وقفُ التنفیذ: عملدرآمد کا التواء۔اکَلَ خبزَ الوقف: روزی کمانے کا آزاد ذریعہ رکھنا، بے کام کی نوکری کرنا۔وَقْفِی: وقف کا، وقف کے متعلق۔وَقْفِیَّةٌ: وقف کا نظام، مذہبی اوقاف کی فہرست، نا قابل انتقال جائدادوں کے وقف کی فہرست، وقف کا اصل منشور۔وَقْفَة جمع وقفات: کھڑا ہونا، کھڑے ہونے کا انداز، حالت، انداز، ٹھہرنے کی جگہ، پڑاؤ، رکنا، مختصر وقفہ، فل سٹاپ، مستقر، راستہ میں ٹھہرنے کی جگہ، حج کے دوران عرفات پر ٹھہرنے کی جگہ، رویہ، موقف، پالیسی، مذہبی تہوار سے پہلے کی شام یا دن۔نیز یوم الوقفة: وقفة العید الصغیر: عید الفطر سے پہلا دن، یکم شوال کو افطار کا جشن۔وقفة العید الکبیر: عید الاضحیٰ سے پہلا دن، دس ذوالحجہ کو قربانی کا جشن۔وَقَّاف: نگران، ناظم، محافظ۔مَوقِف جمع مَوَاقِف: رکنے کی جگہ، کیب(Cab) وغیرہ کے رکنے کی جگہ، بس سٹینڈ، ریلوے سٹیشن، پارک کرنے کی جگہ، شاپ، جگہ، موقع، سین، سینری، موقف، اصلی مقام، رائے، رویہ۔موقفٌ حربی: سٹریٹیجک صورت حال۔موقف سیاسی: سیاسی صورت حال۔

موقفٌ عدائی: معاندانہ رویہ، مخالف نقطۂ نگاہ۔ موقفُهُ من: کے متعلق یا کے بارے میں اسکا موقف یا رویہ۔توقیف: اٹھانا، نصب کرنا، کھڑا کرنا، گرفتاری، قید، نظر بندی، حراست، پارک کرنا، پارکنگ۔ ایقاف: اٹھانا، کھڑا کرنا، نصب کرنا، گرفتاری، قید، نظر بندی، حراست، روکنا، کم کرنا، چیک کرنا، حائل ہونا، رکاوٹ، کام کا تعطل، خاتمہ، ترک، انقطاع، التواء، تاخیر، رہنا، قیام، روک تھام، انسداد، خلل، رکاوٹ، مداخلت، دخل اندازی، عہدہ سے علیحدگی، ڈیوٹی سے معطلی، نوٹس، اطلاع، اعلان۔ایقاف التنفیذ: التوائے تعمیل۔ایقاف الحکم: فیصلہ کی روک تھام۔ایقاف الدعوی: کارروائی کی روک تھام۔ ایقاف الدفع: ادائیگی میں تاخیر، مہلت، قرضے کی ادائیگی میں مہلت۔ایقافُ العمل: کام کا تعطل۔ تَوَقُّف: وقفہ، التواء، توقف، رکنا، ٹھہراؤ، ذرا رکنا، ہچکچاہٹ۔۔ علی: پر انحصار، دارومدار۔التوقف عن الدفع: ادائیگی میں تعطل۔واقِف: رکنے والا، خاموش کھڑا ہونے والا، بے حرکت، ساکن، بے حس و حرکت، آرام کرنے والا، کھڑا، بالکل سیدھا۔۔ علی: سے واقف، سے شناسا۔۔ تماشائی، وقف کرنے والا۔علی الواقِف: فوراً، فی الفور، وہیں، اسی وقت، اسی دم، موقع پر موجود۔هَبَّ وَاقِفاً: اپنے پاؤں پر اٹھنا، سو کر اٹھنا، اٹھنا۔مَوقُوف: گرفتار کیا ہوا، روکا ہوا، معطل کیا ہوا، منقطع کیا ہوا، بات کاٹا ہوا، کلام منقطع کیا ہوا، تاخیر کیا ہوا، ملتوی کیا ہوا، موقوف رکھا ہوا، تاخیری، گرفتار کیا ہوا، قید کیا ہوا، حراست میں لیا ہوا، زیر حراست شخص، قیدی، ڈیوٹی سے معطل، عہدہ سے ہٹایا ہوا، وقف کے طور پر قائم شدہ، وقف کے ذریعے ہبہ شدہ، نا قابل انتقال، عطیہ شدہ، عطا شدہ، قائم شدہ، نذر کردہ، وقف شدہ۔۔ علی: کیلئے مخصوص کیا ہوا، پر منحصر، سے وابستہ، سے مشروط، پر مبنی، پر ٹیک لگایا ہوا۔۔ معرض التواء میں، کھٹائی میں پڑا ہوا۔الموقوف علیه: وقف سے فائدہ اٹھانے والا۔الاراضی الموقوفة: وقف شدہ جائیدادیں۔لاعبٌ موقوف: نااہل قرار دیا گیا کھلاڑی۔موقوفٌ قیدَ المحاکمة: تحقیقات تک قید کیا ہوا۔مُتَوَقِّف علی: پر منحصر، سے مشروط۔

وقل: وَقَلَ یَقِلُ وَقْلاً: ایک ٹانگ پر کھڑا ہونا۔۔ وتَوَقَّلَ فی الجبل: پہاڑ پر چڑھنا۔الوَقْل (مص) واحد وَقْلَة جمع اَوْقَال (ن): کوگل

کا درخت یا اس کا پھل۔ الوَقَل: پتھر، شاخوں کے ٹھنٹھ جو چڑھنے والے کو چڑھنے میں مدد دیں۔ ــــ
والوَقِل و الوُقُل من الخیل چڑھنے والا گھوڑا۔
الوَقْلَة جمع وُقُول: گوگل کے پھل کی گٹھلی۔ کہا جاتا ہے: رَجُلٌ وَقْلَةَ الرأس: بہت چھوٹے سر کا آدمی۔ فرسٌ تَوَقَّلَةٌ: پہاڑ پر بخوبی چڑھنے والا گھوڑا۔

وقم ۱۔ وَقَمَ یَقِمُ وَقْماً الدابَّةَ: لگام کھینچ کر جانور کو ٹھہرانا۔ ــــ القدرَ: ہانڈی کا ابال ٹھنڈا کرنا۔ ــــ وَقْماً و وَقَّمَ و اَوْقَمَ الرجُلَ: کو مغلوب کرنا، حاجت سے بری طرح روک دینا۔ وُقِمَ ت الأرضُ: زمین کی گھاس کا چر لیا جانا اور لتاڑا جانا۔ تَوَقَّمَ الرجُلَ: کو دھمکی دینا۔ ــــ الکلامَ: کلام یاد کرنا۔ ــــ الشیءَ: کا ارادہ کرنا۔ ــــ الصیدَ: شکار مارنا۔
الوِقام: کوڑا، تلوار، لاٹھی، رسی۔ المَوْقُوم (مفع): غمگین، حاجت سے روکا ہوا۔
۲۔ تَوَقَّمَ فیه: کو طول دینا۔

وقن: اَوْقَنَ اِیْقَاناً و تَوَقَّنَ: پرندے کا شکار اس کے گھونسلے سے کرنا۔ تَوَقَّنَ الوعلُ فی الجبل: پہاڑی بکرے کا پہاڑ پر چڑھنا۔ الوُقْبَة و الأُقْنَة جمع وُقُنَات و أُقُنات: گھونسلہ۔ المَوْقُونَة من الجواری: پردہ نشین لڑکی۔

وقه: وَقَهَ و وَقِهَ یَقِهُ وَقْهاً و أَیْقَهَ و اسْتَیْقَهَ لفلان: کی اطاعت کرنا۔ تَقَّهَ لفلان: کی اطاعت کرنا۔ ــــ عنه: سے باز رہنا۔ الوَاقِه: گرجہ کا ناظم (بعض کے نزدیک صحیح وَاقِہ ہے)۔ الوَقْهَة: اطاعت فرمانبرداری

وقی ۱۔ وَقَی یَقِی وِقَایَةً و وَقْیاً و وَاقِیَةً فلاناً: کی حفاظت کرنا، کو اذیت سے بچانا۔ کہا جاتا ہے وَقَاهُ اللّٰهُ السوءَ و مِن السوء: اللہ تعالیٰ اسے برائی سے بچائے۔ ــــ وَقْیاً و وُقِیّاً الأمرَ: کسی امر کو درست کرنا۔ وَقْیاً و وَقِیَ یَوْقَی وَقًی الفرسُ من الحفا: گھوڑے کے کھر کا گھسنا۔ تَقَی یَتْقِی تُقًی و تِقَاءً و تَقِیَّةً: پرہیزگار ہونا۔ وَقَی فلاناً: کی حفاظت کرنا، کو اذیت سے بچانا۔ اِتَّقَی اِتِّقَاءً: پرہیزگار ہونا۔ اِتَّقَیْنَا به: ہم نے دشمن سے بچنے کیلئے اس کی آڑ لی۔ اسے اپنے آگے رکھا دشمن کا اس کے ذریعے سامنا کیا۔ ــــ اِتِّقَاءً و تَوَقَّی تَوَقِّیاً فلاناً: سے ڈرنا، خوف کھانا، سے بچنا۔ کہا جاتا ہے مَا أَتْقَاهُ لِلّٰه!: وہ اللہ تعالیٰ سے کس قدر ڈرنے والا ہے۔ فرسٌ واقٍ: کھر میں تکلیف کی وجہ سے چلنے سے ڈرنے والا گھوڑا۔ سرجٌ واقٍ: زخمی نہ کرنے والی زین۔
الوَاقِیَة (مص) جمع وَاقِیات و اَوَاق: واقی کا مونث۔ الوَقَاء و الوِقَاء و الوَقَایَة و الوِقَایَة و الوُقَایَة: بچنے کا ذریعہ۔ رَجُلٌ وَقَّاء: بہت پرہیزگار۔ سرجٌ وَقِیّ: زخمی نہ کرنے والی زین۔ التُقَاة جمع تُقًی: پرہیزگاری۔ التَقْوَی: پرہیزگاری۔ اللہ تعالیٰ سے خوف اور اس کی اطاعت میں عمل۔
التَقِی جمع أَتْقِیاء و تُقَوَاء و المُتَّقِی: صاحب تقویٰ، متقی، پرہیزگار۔ المُوَقَّی (مفع): بہادر۔
۲۔ الوَاقِی و الوَاقِ (ح): کوا، بعض کے نزدیک شکرا، کٹھ پھوڑا (پرندہ)۔ الاُوقِیَة جمع اَوَاقِی و اَوَاقٍ و الوُقِیَّة جمع وُقِیّ و وَقَایَا: رطل کا بارہواں حصہ۔

وَقَی یَقِی وَقْیاً و وِقَایَةً ہ: کی حفاظت کرنا، کو محفوظ کرنا، نقصان سے بچانا، بگڑنے نہ دینا، محفوظ کرنا، برقرار رکھنا، کی اچھی طرح دیکھ بھال کرنا۔ ــــ ہ ہ: کی سے حفاظت کرنا، کو سے پناہ دینا، کو سے بچانا، کو سے بچائے رکھنا، کو سے محفوظ رکھنا، کو سے روکنا، کی سے حفاظت کی تدابیر اختیار کرنا۔ ــــ ہ: (خطرہ) سے بچنا، خطرہ دُور کرنا۔ تَوَقَّی و اِتَّقَی ہ: سے بچنا، سے چوکس، چوکنا یا ہوشیار ہونا، سے بچنے کی کوشش کرنا، سے اپنے آپ کو بچائے رکھنا، کے خلاف پورا بندوبست کرنا۔ اِتَّقَی اللّٰهَ: اللہ تعالیٰ سے ڈرنا۔ اتقی اللّٰهَ فی حق الشیءِ: کے بارے میں خوف اللہ تعالیٰ کرنا، یعنی خوف خدا کی وجہ سے کسی چیز کو نرم دلی سے برتنا یا کم برتنا، یا کی پروا کرنا یا کو ضمیر کا مسئلہ بنانا۔ وَقْی: حفاظت۔ وَقَاء و وِقَاء: حفاظت، احتیاط، روکنا۔ وِقَایَة: حفاظت، احتیاط، احتیاطی تدبیر، پیش بندی، حفظ ماتقدم، دور کرنا، باز رکھنا، تدارک کرنا، بال بال بچنا۔ ــــ من: کے خلاف دفاع، احتیاطی علاج۔ الوِقَایَة من الغارات الجوّیة: ہوائی حملوں سے بچاؤ۔ مُعَدَّات الوِقَایَة: حفاظتی آلات یا چیزیں۔ وِقَایَة: حفاظتی کور، پوشش۔ وِقَائی: احتیاطی۔ الطبُّ الوِقائی: احتیاطی دوا یا علاج۔
وَقِیّ: بچانے والا، محافظ، محفوظ رکھنے والا، سرپرست۔
تَقْوَی: تقویٰ، خداترسی، پارسائی، پرہیزگاری۔
تَقِی جمع أَتْقِیَا: خداترس، متقی، اللہ والا، پارسا، دیندار، خداپرست، عابد، غازی، پرہیزگار۔ تَقِیَّة: خوف، چوکسی، خبرداری، ہوشیاری، احتیاط، مصلحت بینی، عاقبت اندیشی، تقیہ (زمانہ سازی، مکاری، ریاکاری)۔ وَاقٍ: حفاظت کرنے والا، محفوظ کرنے والا، امتناعی، انسدادی، مانع، دافع، محافظ، وہ چیز جو کسی چیز کو بگڑنے نہ دے، سرپرست، بیماری کو روکنے والی دوا۔ واقٍ مِن الریح: ہوا سے محفوظ رکھنے والا۔ دِرْعٌ واقٍ: حفاظتی زرہ۔ صَفْحَةٌ واقِیَة: کتاب کے شروع یا آخر کا ورق، ڈسٹ کور، جیکٹ، لپیٹنے کا کاغذ۔ مِظَلَّة واقِیَة: پیراشوٹ (parachute)۔ مِعْطَفٌ واقٍ: برساتی (rain coat)۔ قِنَاعٌ واقٍ: گیس ماسک (gas mask)۔ وَاقِیَة: حفاظت، پناہ، ڈھال، مانع، دافع، انسدادی تدبیر، وہ چیز جو کسی چیز کو بگڑنے نہ دے۔ مُتَّقٍ: خداترس، متقی، اللہ والا، پارسا، دیندار، خداپرست، پرہیزگار۔ وِقِیَه و وُقِیَة: وزن کا ایک پیمانہ جو شام، مصر، بیروت اور یروشلم میں رائج ہے۔ مصر میں ۱/۱۲ رطل یا ۳۷ گرام، الپو میں ۳۲۰ گرام، بیروت میں ۲۱۳ء۳۹ گرام اور یروشلم میں ۲۴۰ گرام کے برابر ہے۔

وكّ: وَكْوَكَ الحمامُ: کبوتر کا کوکو کرنا۔ ــــ فلانٌ من الحرب: لڑائی سے بھاگ جانا۔ تَوَكْوَكَ الرجُلُ: لڑھکتے ہوئے چلنا۔ الوَكْوَاك: بزدل، چلنے میں لڑھکنے والا۔

وكأ: تَكِئَ یَتْكَأُ تَكْأً الرجُلُ: بمعنی اِتَّكَأَ وَاكَأَ مُوَاكَأَةً و وِكَاءً علی یدیه: دعا کیلئے دونوں ہاتھ اٹھانا۔ اَوْكَأَ اِیكَاءً: کیلئے تکیہ لگانا۔ ــــ علی الشیءِ: کا سہارا لینا، پر ٹیک لگانا۔ اَتْكَأَ اِتْكَاءً: کو جھکانا، کے نیچے ٹیک لگانے کیلئے تکیہ رکھنا۔ تَوَكَّأَ علی عصاه: لاٹھی کا سہارا لینا، لاٹھی پر ٹیک لگانا۔ اِتَّكَأَ اِتِّكَاءً علی السریر: تخت پر سہارا لے کر بیٹھنا، پیٹھ یا پہلو کسی چیز پر رکھنا۔ ــــ علی عصاه: چھڑی پر سہارا لینا۔ ــــ القومُ عنده: کے ہاں کھانا کھانا۔
التُكَأَة: وہ چیز جس کا سہارا لیا جائے، جیسے چھڑی کمان وغیرہ، سست آدمی جو بہت سہارا لے۔ الاِتِّكاءُ (مص)۔ ــــ عند اهل العروض: اہل عروض کی اصطلاح میں: حشو و فضول۔ المُتَّكَأ جمع مُتَّكَآت: وہ چیز جس کا سہارا لیا جائے۔

تَوَكَّأَ و اِتَّكَأَ علی: کا سہارا لینا، سے یا پر ٹیک لگانا، کرسی وغیرہ پر تکیہ لگا کر بیٹھنا یا لیٹنا۔ تُكَأَة: لاٹھی، سہارا، آڑ، ٹیک، ٹیکن، آسرا (کرسی وغیرہ کی) پشت، کاہل، سست، کام چور۔ تَوَكُّؤ: سہارا لینا، ٹیک لگانا، جھکنا، ترچھا ہونا، تکیہ لگانا، تکیہ لگا کر بیٹھنا یا لیٹنا۔
اِتِّكَاءٌ: بمعنی توکؤ۔ مُتَّكَأٌ جمع مُتَّكَاءات: سہارا، آڑ، ٹیک، ٹیکن، آسرا، تکیہ، گدی، صوفہ، کوچ۔

وكب: ۱۔ وَكَبَ یَكِبُ وُكُباً: سیدھا کھڑا ہونا۔ وَكِبَ یَوْكَبُ وَكَباً و وَكَّبَ التمرُ: کھجور کا پک کر سیاہ ہونا۔ الوَاكِبَة: جانور کی ٹانگ۔

٢۔ وَکَبَ یَکِبُ وَکُباً علی الأمر: کوکرتے رہنا، پر جما رہنا، ڈٹا رہنا، قائم رہنا، کو متواتر یا پے در پے کرتے رہنا، کو بڑی محنت اور کوشش سے کرنا، پر ثابت قدم رہنا۔ — وَکُباً و وُکوباً و وَکَباناً: آہستگی سے چلنا۔ وَکَبَ النّاقةَ: اونٹنی کے تھن کو باندھنے کی ڈوری کو سختی سے نہ باندھنا۔ واکَبَ مُواکبةً علی الامر: کوکرتے رہنا، پر ثابت قدم رہنا۔ —— المرَکَب: جلوس کے ساتھ چلنا۔ اَوْکَبَ اِیکاباً: جلوس کے ساتھ رہنا۔ - علی الامر: کوکرتے رہنا، پر ثابت قدم رہنا۔ - الطائرُ: پرندے کا اڑنے کیلئے تیار ہونا یا بیٹھنے کے لیۓ پر پھڑ پھڑانا۔ الوَکّاب: بہت غم کرنے والا۔ ظَبیةٌ وَکوبٌ: ڈار کے ساتھ رہنے والا ہرن۔ المَوکِب جمع مَواکب: سواروں یا پیدل چلنے والوں کی جماعت، جلوس (سوار یا پیدل لوگوں کا) اونٹوں پر سوار لوگ۔

٣۔ وَکِبَ یَوْکَبُ وَکَباً و وَکَبَ الثوبُ: کپڑے کا میلا ہونا۔

٤۔ اَوْکَبَ اِیکاباً ہُ: کو غضبناک کرنا۔

◯ وَکَبَ یَکِبُ وَکْباً وُوُکوباً و وَکَباناً: آہستہ چلنا، آہستہ آہستہ آگے بڑھنا۔ واکَبَ ہُ: کے ساتھ جانا، کا ہمرکاب یا ہم سفر ہونا، کی معیت میں جانا، کے ہمراہ ہونا۔ - ہ یا ہ: حفاظت کیلئے کسی کے ہمراہ جانا، کا ہم راہ ہونا۔ —— ہ: کی حفاظت کیلئے ساتھ چلنا، حفاظتی فوجی دستہ کے طور پر کے ساتھ جانا۔ مَوْکِب جمع مَواکب: پریڈ، شاندار جلوس، جلوس، سوار حفاظتی دستہ، بدرقہ، نوکر چاکر، خدم وحشم، ہمرکاب لوگ، فاتح سپہ سالار کا جلوس۔ موکبُ المشاعیل: مشعل بردار جلوس۔ موکبُ الجنازة: جنازہ۔ مُواکَبة: فوجی حفاظتی دستہ، حفاظت سے پہنچانا، حفاظت کا فرض۔

وکت: ١۔ وَکَتَ یَکِتُ وَکْتاً: چھوٹے چھوٹے قدموں سے تیز چلنا۔ — ت الدابّةُ: جانور کا جلدی جلدی چلنا۔ الوَکّات: سستی کی وجہ سے چھوٹے قدم رکھنے والا۔ الوَکِیت: چغلخوری، سازش۔

٢۔ وَکَتَ یَکِتُ وَکْتاً الکتابَ: کتاب میں نقطے لگانا۔ —— فی الشیءِ: پر نشان لگانا۔ وَکَّتَ تَوْکیتاً البُسرُ: پکنے والی کھجور کا داغدار ہونا۔ الوُکْت: تھوڑی چیز۔ الوُکْتة: داغ، تھوڑا سا نشان۔

٣۔ وَکَتَ یَکِتُ وَکْتاً القَدَحَ: پیالہ بھرنا۔ وَکَتَ القربةَ: مشک بھرنا۔ المَوکوت (مفع): غمگین، رنجیدہ۔

وکح: ١۔ وَکَحَ یَکِحُ وَکْحاً ہُ برجلِہ: کو پاؤں سے زور سے روندنا۔ اَوْکَحَ اِیکاحاً: منع کرنا، سائل سے سختی کرنا۔ - فی الحفر: کھودنے میں پتھر یا سخت جگہ تک پہنچنا۔ - العطیّةَ: عطیہ منقطع کرنا۔ اِسْتَوْکَحَ استیکاحاً الفراخُ: چوزوں کا موٹا ہونا۔ کہاجاتا ہے: سَألَہُ فاسْتَوْکَحَ: اس نے اس سے مانگا تو اس نے ہاتھ روک لیا اور کچھ نہ دیا۔ الوُکْح: موٹے چوزے۔ مفرد الوَاکِح یا الوُکُوح۔ الأَوْکَح: پتھر، سخت جگہ۔

٢۔ اَوْکَحَ اِیکاحاً: تھکنا۔ - من الأمر: سے رکنا۔

٣۔ الأوْکَح: مٹی۔

وکد: ١۔ وَکَدَ یَکِدُ وُکوداً بالمکان: کسی جگہ میں اقامت کرنا۔ —— وَکْداً الشیءَ: کا قصد کرنا۔ کہاجاتا ہے: وَکَدَ وَکْدَہُ: اس نے اس کا قصد کیا۔ - الأمرَ: کی مشق کرنا۔ - وَکْداً و وَکَّدَ و أَوْکَدَ و اَکَّدَ و آکَدَ العهدَ او السرجَ: معاہدہ کو پکا کرنا، زین کو مضبوط کرنا (واؤ سے زیادہ فصیح ہے)۔ تَوَکَّدَ و تأکَّدَ: مضبوط ہونا۔ الوَکْد (مص): مراد، قصد۔ الوُکْد: سعی وکوشش۔ کہاجاتا ہے: مازال ذلک وُکْدی: وہ چیز ابھی تک میرا عمل ہے، یہ کام میں اب بھی کرتا ہوں۔ الوِکاد و الإکاد: وکائد کا واحد: رسی یا تسمہ جس سے دودھ دوہتے وقت گائے کی ٹانگیں باندھی جاتی ہیں۔ الوَکِید و الأکِید: سخت، مضبوط، ثابت۔ الأوْکَد و الآکَد: زیادہ ثابت قدم۔ التَّواکِید و التّآکید و المَیاکِید: زین کے اگلے حصہ کو باندھنے کے تسمے۔ المُتَوَکِّد: کام کے لیۓ مستعد۔

٢۔ الوَکْد: غم۔

◯ وَکَّدَ ہ: کو باندھنا، کی توثیق کرنا، تصدیق کرنا، کا ثبوت مہیا کرنا، کیلئے حقائق پیش کرنا، کو مستحکم کرنا، پکا کرنا، کو دعوے سے کہنا، کا باضابطہ اعلان کرنا، کی یقین دہانی کرنا، کے پرزور دعوے کرنا، کو وثوق سے کہنا، زور سے کہنا۔ تَوَکَّدَ: موثق ہونا، موکد ہونا، مصدق ہونا، ثابت ہونا، مستحکم ہونا، دعوے سے کہا جانا، وثوق سے کہا جانا، زوردے کر کہا جانا۔ — من: (حقیقت) کی تحقیق کرنا، (حقیقت) کا پتہ چلانا، کے متعلق اپنی تسلی کرنا، کا پورا بندوبست کر لینا، کا یقین کرنا۔ وَکْد: خواہش، آرزو، ارادہ، مقصد، کوشش، تمنا۔ وَکِید: توثیق یا تصدیق شدہ، ثابت شدہ، مستحکم کیا ہوا یقینی، قطعی، مثبت۔ تَوْکِید جمع توکیدات و تَواکِید: تصدیق، توثیق، (حلفی) اظہار، یقین دہانی، بات جتانا، دعویٰ، تاکید، زور، زائد الفاظ، بھرتی کے الفاظ۔ مُوَکَّد: یقینی، قابل اعتبار، واضح قطعی، غیر مبہم۔ مُتَوَکِّد: یقینی، واضح قطعی، غیر مبہم، یقین دلایا ہوا، قائل۔

وکر: ١۔ وَکَرَ یَکِرُ وَکْراً و وُکوراً الطائرُ: پرندے کا اپنے گھونسلے میں آنا۔ وَکَّرَ و اِتَّکَرَ الطائرُ: پرندہ کا گھونسلہ بنانا۔ —— الوَکْر (مص) جمع اَوْکُر و اَوْکار و وُکور: پرندے کا گھونسلہ۔ الوُکْرة جمع وُکَر: پرندے کا گھونسلہ۔

٢۔ وَکَرَ یَکِرُ وَکْراً و وَکَّرَ و اَوْکَرَ الإناءَ: برتن کو بھرنا۔ تَوَکَّرَ الصبیُّ: بچہ کا شکم سیر ہونا۔ - الطائرُ: پرندے کے پوٹے بھرنا۔ کہاجاتا ہے: شرب حتی توکّرَ: اس نے سیر ہو کر پیا۔ الوَکْرة جمع وُکَر: اسم مرة۔

٣۔ وَکَرَ یَکِرُ وَکْراً وُوُکوراً الظبیُ: ہرن کا کودنا۔ الوَکْر و الوَکَر: دوڑ کی ایک قسم۔ الوَکَری: دوڑ کی ایک قسم۔ ناقة وَکَری: تیز رفتار اونٹنی۔

٤۔ وَکَرَ یَکِرُ وَکْراً ہُ: کی ناک پر مکا مارنا۔

٥۔ الوَکْرةُ و الوَکَرة و الوَکِیر و الوَکِیرة: عمارت کے اختتام پر دی جانے والی دعوت۔

◯ وَکْر جمع اَوْکار و وُکور: گھونسلہ، پرندہ کا گھونسلہ، عقاب کا نشیمن، شاہین کا بسیرا، رہائش، سکونت، رہنے کی جگہ، مسکن، قیام گاہ، فرودگاہ، پناہ گاہ، گوشۂ تنہائی، خلوت، ہوائی جہازوں کیلئے چھپر۔ وکر اللصوص: ڈاکوؤں کا اڈا۔ وُکْرَة جمع وُکَر: پرندے کا گھونسلہ۔

وکز: ١۔ وَکَزَ یَکِزُ وَکْزاً ہُ: کو ہٹانا، مکہ مارنا۔ — ہ بالرمح: کو نیزہ مارنا۔ — الرمحَ فی الارض: زمین پر نیزہ گاڑنا۔ - انفَہُ: کی ناک توڑنا۔ الوَکّاز: مکے باز۔ کہاجاتا ہے: فلانٌ وَکّازٌ لکّاز کانہ حیّةٌ نکّازٌ: فلاں شخص بڑا مکے باز ہے گویا کہ وہ زہریلا سانپ ہے۔

٢۔ وَکَزَ یَکِزُ وَکْزاً فلانٌ: دوڑنا۔ تَوَکَّزَ للامر: کام کیلئے تیار ہونا۔

٣۔ وَکَزَ یَکِزُ وَکْزاً القربةَ: مشک بھرنا۔ تَوَکَّزَ من الطعام: شکم سیر ہونا۔

٤۔ تَوَکَّزَ علی عَصَاہ: لاٹھی پر سہارا لینا۔

٥۔ ناقةٌ وَکَزَی: کوتاہ قد اونٹنی۔

◯ وَکَزَ ہ: گھوڑے کو ایڑ لگانا، مہمیز کرنا۔ — ہ ب: کو سے چیرنا، چھیدنا، کو سے مبہوت کر دینا۔

وکس: وَکَسَ یَکِسُ وَکْساً الشیءُ: کم ہونا۔—

وَاهَسَ مُوَاهَسَةً ہٗ: سے جھگڑنا۔ الـوَهْـس (مص): برائی، چغلی۔

وهص: وَهَصَ يَهِصُ وَهْصاً الشيءَ الرخوَ: نرم چیز کو توڑنا، کوٹنا، سخت روندنا، زور سے پھینکنا، زمین پر پٹکنا۔ الرأسَ: سر پھوڑنا۔ الحيوانَ: جانور کو خصی کرنا۔ الوَهْصَة: وهص کا اسم مرة، پست زمین۔ الوَهّاص: بہت فیاض۔ الـوَهْص جمع مَوَاهِص: پست زمین۔ الـمَوْهُوص و الـمُوَهَّصُ الخلقِ: مضبوط گٹھیلا آدمی۔

وهص: الوَهْصَة: پست زمین۔

وهط: وَهَطَ يَهِطُ وَهْطاً ہٗ: کو توڑنا، روندنا، نیزہ مارنا، مارنا۔ الرجُلُ: کمزور و سست ہونا۔ اَوْهَطَ ہٗ: کو کمزور کرنا، سست کرنا، کو خوب مارنا پیٹنا، کی خوب مرمت کرنا کو، پچھاڑنا، کو مصیبت میں ڈالنا۔ جناحَ الطائرِ: پرندہ کا بازو توڑنا۔ تَوَهَّطَ: ٹوٹنا، روندا جانا، نیزہ مارا جانا، مار کھانا۔ الفراشَ: فرش بچھانا۔ في الطين: نرم مٹی میں غائب ہونا۔ الـوَهْـط (مص) جمع اَوْهَاط: لاغری، جماعت۔ کہا جاتا ہے: بينهم اَوْهَاطٌ: ان کے درمیان جھگڑے اور شوروشر غل ہیں۔ الـوَهْـطَة جمع وَهْط و وِهَاط: پست زمین۔

وهف: ۱۔وَهَفَ يَهِفُ وَهْفاً و وَهِيفاً اِلی كذا: کے قریب ہونا۔ لَهٗ شيءٌ من الدنيا: دنیا کی کوئی چیز کسی کے سامنے آنا، ظاہر ہونا۔ وَهْفـاً و وِهـافَةً النصرانيُّ: گرجا کی خدمت بجالانا۔ اَوْهَفَ اِيْهافاً الشيءُ اِلی كذا: کے قریب ہونا۔ لَهٗ الشيءُ: کے سامنے آنا، ظاہر ہونا۔ الـوَاهِف (فا): گرجے کا محافظ، منتظم یا خادم۔ الوِهافة و الوُهْفية: گرجے کا نظام۔

۲۔وَهَفَ يَهِفُ وَهْفاً وَهِيفاً النباتُ: نباتات کا سبز اور پتے والی ہونا۔

وهق: ۱۔وَهَقَ يَهِقُ وَهْقاً الدابّةَ: جانور کی گردن میں رسی ڈالنا۔ ہٗ عن كذا: کو سے روکنا۔ کہا جاتا ہے: لنفسُ عندكم مَوْهُوقٌ: دل تمہارے پاس اٹکا ہوا ہے۔ اَوْهَقَ الدابّةَ: جانور کی گردن میں رسی ڈالنا۔ تَوَهَّقَ فلاناً في الكلام: گفتگو میں کسی کو حیران کرنا۔ الوَهَق و الوَهْق جمع اَوْهَاق: جانور کی گردن میں ڈال کر پکڑی جانے والی رسی۔

۲۔وَاهَقَ مُوَاهَقَةً البعيرُ البعيرَ: اونٹوں کا چلنے میں گردن لمبی کر کے ایک دوسرے سے مقابلہ کرنا۔ تَوَاهَقَ القومُ في الامر: لوگوں کا مساوی طور پر ایک ہی کام کرنا یا اس میں مقابلہ کرنا۔ ـــ ت الإبل: چلنے میں اونٹوں کا گردن لمبی کر کے ایک دوسرے سے مقابلہ کرنا۔ ـــ الساقيان: دو ساقیوں کا آپس میں مقابلہ کرنا۔

۳۔ تَوَهَّقَ الحصى: کنکریوں کا دھوپ سے گرم ہونا۔

☜ الوَهْق و الوَهَق جمع اَوْهَاق: مویشی پکڑنے کی کمند۔

وهل: وَهَلَ يَهِلُ وَ يَوْهَلُ وَهْلاً اِلی الشي: کسی کا ایسی چیز کی طرف وہم جانا جس کا ارادہ نہ ہو۔ وَهِـلَ يَـوْهَـلُ وَهَلاً في الأمر وعنه: کسی کام میں غلطی کرنا، کو بھولنا۔ تَوَهَّلَ ہٗ: کو غلطی میں ڈالنا۔

۲۔وَهِـلَ يَـوْهَـلُ وَهَلاً: کمزور ہونا، گھبرانا۔ صفت: وَهِلٌ۔ ـــ اليه: کے پاس پناہ لینا، کے پاس بھاگ کر چلے جانا۔ وَهَّلَ ہٗ: کو خوفزدہ کرنا، کو گھبرا دینا۔ اِسْتَوْهَلَ: کمزور ہونا، گھبرانا۔ الوَهَـل و الوَهْلَة: گھبراہٹ، خوف۔ کہا جاتا ہے: لقيتُهُ اَوَّلَ وَهْلَةٍ او وَهَلَةٍ او وَاهِلَةٍ: میں نے اس سے سب سے پہلے ملاقات کی۔

☜ وَهِـلَ يَوْهَلُ وَهَلاً: ڈرنا، خوفزدہ ہونا، دہشت زدہ ہونا، چھکے چھوٹنا، گھبرانا۔ وَهَّـلَ ہٗ: کو ڈرانا، خائف کرنا، دھمکانا، پر رعب ڈالنا، کو مرعوب کرنا، کے دل میں دہشت ڈالنا۔ وَهَـل: ڈر، دہشت، خوف، کھٹکا، اندیشہ، ہول، سراسیمگی، یاس، مایوسی، حزن۔ وَهْلَة: خوف، دہشت، لحظہ، لحہ، آن، گھڑی۔ لِأَوَّلِ وَهْـلَةٍ: پہلی نظر پر، فوراً۔ في الـوَهْلَةِ الأولی: پہلے، شروع شروع میں۔

وهم: ۱۔وَهَـمَ يَهِمُ وَهْماً في الشيء: کو غلط سمجھنا، کے بارے میں غلط خیال ہونا، کا غلط تصور رکھنا۔ ـــ الشيءَ: کا تصور کرنا، کی تصویر ذہن میں قائم کرنا، کا خیال کرنا، کو سمجھنا، کا تخیل کرنا۔ وَهِـمَ يَوْهَمُ وَهَماً في الحساب: حساب میں غلطی کرنا۔ وَهَّمَ ہٗ: کو وہم میں ڈالنا۔ اَوْهَمَ اِيْهاماً: وہم میں پڑنا۔ ـــ ہٗ: کو وہم میں ڈالنا۔ ـــ فلاناً بكذا: پر کی تہمت لگانا، بدگمانی کرنا۔ ـــ كذا من الحساب: حساب سے کچھ نکال دینا۔ ـــ الشيءَ: کل چیز چھوڑ دینا۔ اُتُّهِمَ ہٗ بكذا: پر کی تہمت لگانا، بدگمانی کرنا (صحیح اِتَّهَمَهُ ہے) تَوَهَّمَ الأمرَ: پر شبہ ہونا، کو مشکوک سمجھنا، کے وجود کا تصور کرنا۔ ـــ فيه الخيرَ: کے اندر خیر معلوم کرنا۔ اِتَّهَمَ ہٗ بكذا: پر کی تہمت لگانا۔ ـــ ہٗ في قوله: کے بیان کی صداقت پر شک کرنا۔ ـــ الرجُلُ: متہم ہونا، پر تہمت لگنا۔ الواهِمَة: قوت وہمیہ۔ الوَهْم (مص) جمع اَوْهَام: دل میں پڑنے والا خیال۔ قوت وہمیہ، جس سے محسوسات کے جزوی معانی دریافت ہوتے ہیں۔ جیسے زید کی سخاوت یا شجاعت، یہ قوت بکری میں بھی ادراک کی جاتی ہے جیسے بھیڑیے سے بھاگنا ہے اور مادہ میں بھی جیسے بچے سے ہمدردی کرنی ہے۔ اختساب، خوف (کہا جاتا ہے: ولا وَهْمَ من كذا: یہ ضروری ہے: الوَهْمي: وہم سے منسوب، وہمی۔ التُّهْمة و التُّهَمة جمع تُهَم و تُهَمات: تہمت، الزام، شک۔ التَّهِيم: مشکوک۔ الـمَوْهُوم من الأشياء: وہ چیز جس کی طرف وہم جائے۔

۲۔اَتْهَمَ: تهامه: میں داخل ہونا۔ تِهَامَة: شمال میں جزیرہ نما سیناء سے جنوب میں یمن کے اطراف تک پھیلا ہوا تنگ ساحلی علاقہ جس میں نجران، مکہ، جدہ اور صنعاء واقع ہیں)۔

۳۔الـوَهْـم جمع اَوْهَام و وُهُم و وُهُوم: کشادہ راستہ، بڑا آدمی، مضبوط، موٹا اور سدھایا ہوا اونٹ۔ الوَهْمَة: موٹی اونٹنی۔

☜ وَهَـمَ يَهِمُ وَهْماً: تصور کرنا، خیال کرنا، یقین کرنا، فرض کرنا، قیاس لگانا، قیاس آرائی کرنا، اندازہ لگانا۔ ـــ في: سے غلط مطلب لینا، کو غلط معنی پہنانا، سے غلط معنی نکالنا، کی غلط تاویل کرنا، کی غلط تعبیر کرنا، کے متعلق غلط خیال کرنا۔ وَهِمَ يَوْهَمُ وَهَماً في: میں یا کے بارے میں غلطی کرنا، غلطی پر ہونا۔ وَهَّمَ و اَوْهَمَ ہٗ: میں وہم، بدظنی، بدگمانی، تعصب یا بے بنیاد خوف ڈالنا۔ ـــ ہٗ أن: کو یقین دلانا کہ۔ تَوَهَّمَ ہٗ: کے وقوع سے پہلے اس کا اندیشہ کرنا، کے وجود پر شک کرنا، فرض کرنا، تصور کرنا، کے مغالطہ میں ہونا، کی خوش فہمی میں ہونا۔ ـــ ہٗ ہٗ: کو کچھ سمجھنا، یقین کرنا، کو کچھ خیال کرنا، کو غلطی سے کچھ سمجھنا۔ اِتَّهَمَ ہٗ: پر شک کرنا۔ ـــ ہٗ: پر شک کرنا، کے متعلق شک ظاہر کرنا یا محسوس کرنا، کے متعلق شبہات رکھنا۔ ـــ ہٗ ب: پر کا الزام لگانا، پر کی تہمت لگانا، کو سے منسوب کرنا، پر کا شبہ کرنا، کو کا قصوروار گردانا، کو کا الزام دینا، پر کی تہمت دھرنا، پر کا الزام عائد کرنا۔ تُهْمَة: تہمت، اتہام، الزام، شک، چوٹ (در پردہ الزام)۔ وَهْـم جمع اَوْهَام: پرفریب تصور، غلط تاثر یا خیال، تصور، تخیل، مغالطہ، وسوسہ، توہم۔ یقین، عقیدہ، اعتقاد، اٹکل، اندازہ، قیاس، تعصب، غلطی، خود فریبی، خیال، وہم، شبہ، شک، بدگمانی، بے اعتمادی، بدقسمتی کے آنے کا احساس، بر اندیشہ، پیش اندیشگی۔ وَهْمي: خیال کیا ہوا، یقین کیا ہوا، تصور کیا ہوا، قیاسی، فرضی، موہوم،

ذہنی، تصوری، ظاہری، ظاہر، نمایاں، عیاں، آشکارا، فرض کیا ہوا، فرضی، مفروضہ، پرفریب۔ امراض نفسیہ و وھمیۃ: جذباتی ونفسیاتی بیماریاں۔ وَهْمِيَة: ہوا، ذہنی صورت، وہم کی پیداوار، وسوسہ، توہم، قیاس، قیاس آرائی، مفروضہ، یقین، تصوری قوت، قوت متخیلہ، پرداز خیال، قوت تخلیق، خیال آرائی، تصور۔ اِبہام جمع ایہامات: دھوکہ، فریب، فراڈ، ٹھگی، غلط راہ پر لگانا، غلط خیال دلانا، غلطی کرانا، سراب، وسوسہ، خیال خام، تصور خیال۔ رفع الایہام: تصحیح۔ تَوَهُّم: شک وشبہ، بدگمانی، قوت متخیلہ، تصور۔ اتّہام: شک کرنا، الزام لگانا، الزام، تہمت، فردجرم لگانا۔ دائرۃ الاتہام: استغاثہ، استغاثہ دائر کرنے کا مجاز۔ قرار الاتہام: دعوی، نالش۔ ورقۃ الاتہام: فردجرم کابل۔ اِتّہامیۃ: فردجرم۔ هیئة الاتہامیۃ: استغاثہ دائر کرنے کا افسر مجاز، استغاثہ۔ واہِمَۃ: تصور، قوت خیال، قوت واہمہ، خیالی شکلیں پیدا کرنے والی طاقت۔ مَوهُوم: تصور کیا گیا، خیال کیا گیا، گمان کیا گیا، قیاس کیا گیا، قیاسی، فرضی، موہوم، ذہنی، صوری، عجیب سراب آسا، وہمی، خیالی، عجیب و غریب۔ مُتَّهِم: الزام لگانے والا، الزام عائد کرنے والا، استغاثہ۔ مُتَّهَم: مشتبہ، شکی، مشکوک، ملزم، جس پر الزام لگایا گیا ہو، جس پر الزام عائد کیا گیا ہو، مدعاعلیہ۔ متهمُ المنظر: مشتبہ نظر آنے والا۔

وهن: ۱- وَهَنَ يَهِنُ وَهْناً: کوکمزور کرنا۔ ـــ و وَهُنَ يَوْهُنُ وُهْناً و وَهَناً: معاملہ کام یا بدن میں کمزور ہونا۔ وَهِنَ يَهِنُ وَهْناً و وَهَناً و وَهِنَ يَوْهَنُ وَهَناً بمعنی: وَهُنَ۔ وَهَّنَ و أَوْهَنَ هُ: کوکمزور کرنا۔ تَوَهَّنَ الطائرُ: پرندہ کا مردار زیادہ کھانے سے اڑنے پر قادر نہ ہونا۔ ـــ البعیرُ: اونٹ کا لیٹنا۔ الواهن (فا): کمزور (ع ا): کندھے کی ایک رگ۔ الواهنة: واہن کا مونث، کمزوری، بازو، گردن کا مہرہ۔ (طب): بڑھاپے میں بازو اور کندھے میں پیدا ہونے والی ریح کی ایک بیماری سب سے نچلی پسلی کہا جاتا ہے۔ انه لشدید الواهنتین: وہ مضبوط، سینے والا۔ الوَهْن (مص) من الرجال او الابل: موٹا اور پستہ قد آدمی یا اونٹ۔ ـــ والوَهَن: کام، معاملہ یا بدن کی کمزوری۔ الوَهْنانة من النساء: ناز پروردہ ہونے کی وجہ سے کام میں ست عورت۔ الوَهُون: کمزور۔ المَوْهُون م مَوْهُونَة: کمزور۔

۲- وَهَنَ يَهِنُ وَهْناً و أَوْهَنَ الرجُلُ: آدھی رات میں داخل ہونا۔ الوَهْن من الليل: آدھی رات یا اس کے بعد کا کچھ حصہ۔ المَوْهِن من الليل: آدھی رات یا اس کے بعد کا کچھ حصہ۔

وَهَنَ يَهِنُ و وَهِنَ يَهِنُ و وَهُنَ يَوْهُنُ وَهْناً و وَهَناً في: کیلئے کمزور ہونا، کیلئے طاقت نہ رکھنا، کے قابل نہ ہونا۔ ـ: کمزور ہو جانا، نڈھال ہو جانا، طاقت یا ہمت گنوانا یا کھونا۔ لا يَهُنُ: ان تھک۔ وَهَّنَ هُ: کو کمزور کرنا، کی طاقت ختم کر دینا، کی حوصلہ شکنی کرنا، دل شکنی کرنا، کے اوسان خطا کر دینا۔ ـ ه: کوکمزور سمجھنا یا قرار دینا۔ اَوْهَنَ ه: کوکمزور کرنا، کی حوصلہ شکنی کرنا۔ وَهْن: کمزور، لاغر۔ وَهْن و وَهَن: کمزوری لاغری، از کار رفتگی۔ وَهِين: فور مین، اور سیر۔ مَوْهِن: رات کی گہرائی۔ واهِن جمع وُهُن: کمزور، لاغر، کمزور کیا ہوا، مضمحل، اوسان خطا کیا ہوا، از کار رفتہ، ناتوان، تھکا ہوا، دل شکستہ، یاس زدہ۔

وهی: وَهَى و وَهِيَ يَهِي وَهْياً الثوبُ: کپڑے کا پھٹنا۔ ـــ الشیءُ: چیز کا ڈھیلے بندھن والا ہونا، بوسیدہ ہونا، کمزور ہونا۔ ـــ الحائطُ: دیوار کا گرنے کے قریب ہونا، گرنا۔ ـــ السحابُ: بادل کا موسلا دھار برسنا۔ ـــ الرجُلُ: مرد کا بے وقوف ہونا۔ اَوْهَى اِيْهاءً فلاناً: کوکمزور کرنا، خراب کرنا۔ کہا جاتا ہے: ضَرَبَهُ فاوهى يدَه: اس کو مار کر اس کا ہاتھ توڑ دیا یا اس کو ایسا ہی نقصان پہنچایا۔ الواهي جمع واهُون و وُهاة مونث واهیة (فا)۔ الوَهْيُ (مص) جمع وُهِيّ و اَوْهِيَة: دراڑ، پھٹن۔ الوَهْيَة: اسم مرہ، دراڑ، پھٹن۔ الوَهِيَّة: موتی، ذبح کرنے کا موٹا جانور۔ الأُوْهِيَّة: پہاڑ کی چوٹی سے وادی تک کا فاصلہ۔

۲- وَاهِ و وَاهٍ و وَاهاً و واهاً لَهُ و بِهِ: وہ کیسی عمدہ چیز ہے! (تعجب کا کلمہ)۔ واهاً على مافات: افسوس اس پر جو ہاتھ سے جاتا رہا (رنجیدگی کا کلمہ)۔

وَهَى يَهِي وَهْياً و وَهِيَ وَاهاً: کمزور ہونا، ناتوان ہونا، اخلاقی کمزوری والا ہونا۔ اَوْهَى هُ يامن: کو کمزور کرنا، کو ختم کرنا، کی جڑیں کھوکھلی کرنا۔ واهٍ جمع وُهاة: کمزور، ناتواں، پتلا، بے عصمت (عورت)، نازک، جلدی ٹوٹ جانے والا، پھونک، بے لوچ نرم، بھربھرا، خستہ، جوک بآسانی ریزہ ریزہ ہو جائے، ناپائیدار، بودا، غیر مادی، غیر ضروری، غیر اہم، معمولی، ناکارہ، غیر مستحکم، بے بنیاد (عذر، استدلال)۔

ویا: وَی: کلمہ تعجب جیسے: وَیْ لِزیدٍ: مجھے زید سے تعجب ہے، ڈانٹ کے لئے بھی آتا ہے اور ویل سے کنایہ ہوتا ہے: وَيْكَ استمع قولي: تیرا برا ہو میری بات کو غور سے سُن (اصل میں ویلک ہے)، دھمکی کے معنی میں بھی آتا ہے جیسے: وَيْ بِكَ يا فلان۔

وَيْ: شامت اعمال! شرم! شرم!

ویب: وَيْبٌ: بمعنی وَيْل۔ وَيْبَكَ و وَيْبٌ لكَ و ويبٌ لِزيد و وَيْباً لَهُ: افسوس تجھ پر افسوس زید پر افسوس۔ و وَيْبٍ له: (جر کے ساتھ) اور وَيْبِهِ و وَيْبِ غيره: (کسرہ اور ضمیر اور ظاہر لفظ کی طرف اضافت کے ساتھ۔ وويبَ زيد: (فتح اور اضافت کے ساتھ) وَيْبٌ فلانٌ: (کسرہ اور رفع کے ساتھ) ان سب کا معنی الزمه الله ويلاً: اللہ تعالیٰ مصیبت اس کے گلے منڈھے! تعجب کے مقام پر بھی مستعمل ہے۔ کہا جاتا ہے: وَيْباً لهذا: یہ کتنا غیر معمولی ہے۔ اس کے لئے تعجب ہے۔ الوَيْبَة: مصیبت، شرمندگی۔ (الوَيْلة کی طرح)۔ ـ جمع وَيْبَات: ۲۲ یا ۲۴ مُدّ (ایک پیمانہ کا نام)۔

ویح: وَيْحٌ: رحم اور ترس کھانے کا کلمہ، کبھی مدح و تعجب کے موقع پر آتا ہے اور کبھی ویل کے معنی بھی دیتا ہے۔ وَيْحٌ لزيد و ويحاً لزيد و وَيْحَهُ: زید کیسا ناخوش ہے! وَيْحَهُ: اس پر ہلاکت ہو۔ الوَاحُ و الواحَة: الواحات کا واحد: ریگستان میں سبزہ زار۔

ویح: حیف! افسوس، ہائے ہائے۔ وَيْحَكَ: تجھ پر ہلاکت ہو۔ ويحاً لِ: اس پر ہلاکت ہو۔

ویخ: وَيْخ بمعنی وَيْح۔

وَيْرْكو: خراج (جوزمانہ قدیم میں مصر کی طرف سے ترکی سلطان کو ادا کیا جاتا تھا)، آبکاری ٹیکس، غیر منقولہ جائداد کا ٹیکس۔

ویس: وَيْسٌ: بمعنی وَيْح۔ الوَيْس: محتاجی، چاہی ہوئی چیز، ناچاہی ہوئی چیز۔ الويستاريا (ن): ایک قسم کا پودا، اس پر بڑے بڑے پھول لگتے ہیں، اس سے دیواریں وغیرہ چھپانے کا کام لیا جاتا ہے۔

ویلک: وَيْلَكَ: وی اور کاف خطاب سے مرکب کلمہ، تعجب، تجھ پر ہلاکت ہو۔

ویل: وَيَّلَ تَوْيِيلاً فلاناً و لفلان: کسی کے لئے بہت ویل کہنا۔ تَوَيَّلَ: مصیبت کی دعا کرنا، یا ویلی کہنا۔ تَوَايَلَ الرجُلان: ایک دوسرے کے لئے برائی چاہنا۔ الوَيْل: شر اور برائی کا نزول، ہلاکت، مصیبت۔ کہا جاتا ہے: وَيْلَهُ وَيْلَكَ و وَيْلِي ويلٌ لزيد و ويلاً له: اس پر، تجھ پر، مجھ پر، زید پر ہلاکت ہو۔ اللہ ہلاکت اس کے گلے منڈھے۔ ویلاً له الزمه الله

ویـــلا کے معنی میں ہے۔ رفع ابتداء کی وجہ سے ہوتا ہے جب کہ اضافت نہ ہو۔ وَیلٌ وائِلٌ و وَئِیلٌ و وَئِل: بہت سخت مصیبت۔ الوَیْلَة جمع وَیْلات: مصیبت، آزمائش، شرمندگی، فضیحت۔ وَیْلُمِّهِ: مرکب کلمہ بمعنی وَیلٌ لِاُمِّهِ اصل معنی کسی شخص کے لئے بددعاء، پھر یہ کلمہ تعجب و استحسان کے موقع پر استعمال ہونے لگا جس طرح کہا جاتا ہے: قاتَلَهُ اللّٰه اور لا أب لَکَ۔ رَجُلٌ وَیْلُمِّهِ و وَیْلِمِّهِ: (لام کی پیش اور زیر کے ساتھ): تیز فہم آدمی۔

وَیْل: بلا، مصیبت، دکھ درد، تکلیف، مصیبت، اذیت، تنگ دستی، احتیاج، دشواری، بدبختی، رنج، غم، الم، سوگ۔ وَیلٌ لَکَ یا وَیْلَکَ: تمہیں مصیبت آئے۔ وَیْلَة جمع وَیْلَات: مصیبت، گرفت، بلا، بدبختی، آسمانی مصیبت، ناگہانی مصیبت، شامت، تکلیف، اذیت، دکھ درد، تنگ دستی، رنج، غم، الم، سوگ، بدنصیبی، بدقسمتی، تباہی، نحوست، ادبار، بپتا، افتاد۔

ویم: الوَیْمَة: تہمت، چغل خوری۔

وین: الوَیْن: سیاہ انگور (عبرانی لفظ)، عیب۔ الوَیْنَة: سیاہ کشمش۔

ویہ: وَیْهَ و وَیْهِ و وَیْهًا: ترغیب یا انگیخت کا کلمہ جو مفرد، جمع، مذکر و مونث کے لئے یکساں آتا ہے۔

ه

ه: هاء حروف تہجی کا ۲۶ واں حرف۔ اور حروف ابجد میں ۵ سے عبارت ہے۔ غائب کے صیغہ کا ضمیر ہو تو نصب اور جر کی جگہوں پر استعمال کیا جاتا ہے۔ جیسے: قال له صاحبُه و هو يحاورُهُ (اس کو اس کے دوست نے اس سے باتیں کرتے ہوئے کہا)۔ (۲) زیر یا یائے ساکنہ کے بعد مکسور ہوتا ہے اگر اس کے بعد الف نہ ہو۔ باقی حالات میں مضموم آتا ہے۔ (۳) حرف غیبت (هاء) جیسے في اياه (اس کو) میں۔ (۴) هاء سکتہ میں ساکن آتا ہے۔ جیسے ماهِيَهْ (وہ کیا ہے)۔ هَاهُنا (یہاں)۔ وا زيداه: (اے زید)۔

ها۔ ها۔ خُذ (لو) کے معنی میں اسم فعل ہوتا جیسے ها الكتابَ (کتاب لو)۔ اس کے الف کو کھینچ کر پڑھنا یا لکھنا جائز ہے۔ یہ دونوں خطاب کے کاف اور اس کے بغیر استعمال ہوتے ہیں۔ صرف ممدودہ میں کاف کے بغیر اس کی ہمزہ کو کاف کی گردان کی طرح استعمال کیا جا سکتا ہے۔ اس صورت میں مذکر کے لئے هاءَ اور مونث کے لئے هاءِ اور هاؤُ ما، هاؤُم اور هاؤُنّ کہا جائے گا۔ مؤنث کا ضمیر ہونے کی صورت میں منصوب اور مجرور ہوتا ہے جیسے: ضربهَا و كتابهَا۔ چنانچہ ها ضمیر اور الف تانیث کی علامت ہے۔ تنبیہ کیلئے بھی آتا ہے۔ جیسے اشارہ سے پہلے: هٰذا و هٰذاك ضمیر مرفوع): ها أنتم اولاء (خبردار تم) ای کی صفت ندا کی صورت میں یا ايها الرجُلُ (اے آدمی)۔ ها اللّٰهِ (خدا کی قسم)۔ قسم کی صورت میں لفظ اللہ سے پہلے حرف قسم کو حذف کر کے)

هيءْ: هِيءُ هِيءُ: چارے کیلئے اونٹوں کو بلانے کی آواز۔

ها: هَا هَا هِنْهَاءً و هَأْهَاءً: ٹھٹھا مار کر ہنسا، قہقہہ لگانا۔ صفت هَأْهَا و هَأْهاءٌ۔ بالإبل: اونٹوں کو چارہ کیلئے لاتے ہوئے هِيءْ هِيءْ کہنا یا ڈانٹتے ہوئے هَأْ هَأْ کہنا۔ اسم الهِيءُ۔

هَأْهَأْ: اونٹوں کو ڈانٹنے کی آواز۔ جاريةٌ هَأْهاءةٌ: اکثر یا ہمیشہ ہنسنے والی لڑکی۔ هؤُلاءِ: یہ، یہ کئی۔ (ها تنبیہ کیلئے اور اولاء جمع کیلئے اسم اشارہ)۔

ها: ہا۔ دیکھو۔ وہاں۔ هاهُوَ: دیکھو۔ وہ وہاں ہے۔ ها أنتُم: تم وہاں۔ هٰذا م هٰذِهِ، هٰذِي جمع هولاء تثنیہ هٰذانِ م هاتانِ: یہ ایک، یہ۔ هٰذاكَ م هاتِيكَ جمع هؤُلائِكَ: وہ، وہ ایک۔ هٰكَذا: اس طرح، یوں۔ و هٰكَذا: وغیرہ۔ على هذا القياس۔ هاهُنا: یہاں۔ هاء نذا و هأ نذا و ها أنتَ ذا و هأنتذا و هاهُوَ ذا، هانَحنُ اُولاءِ: میں ہی۔ تم وہاں، یہ ایک، وہ ایک، وہ، ہم یہاں وغیرہ میں یہاں ہوں، تم وہاں ہو وغیرہ۔ هاكَ جمع هاكُمْ: یہاں، اس کو لو، تم وہاں ہو، وہاں تم نے۔ ہے، ہیں۔ هاكَهُ: وہ وہاں ہے۔ هاء جمع هاءات: ھ کا حرف۔ هابيل: ہابیل آدم علیہ السلام کا بیٹا جسے اس کے بھائی قابیل نے قتل کر دیا تھا۔ هاتِ جمع هاتُوا: مجھے (ہمیں) دو، میرے (ہمارے) پاس لاؤ، مجھے (ہمیں) لینے دو۔ هاتور: نومبر (مہینہ کا نام)۔

هب: هَبْ: وَهَبَ سے فعل امر، فرض کرو، خیال کرو۔ کہا جاتا ہے: هَبْني فَعَلْتُ: فرض کرو میں نے کیا۔

هبّ: ا۔ هَبَّ ـُ هُبُوبًا و هَبِيبًا و هَبَّات الريحُ: ہوا کا چلنا۔ الرجُلُ من النوم: نیند سے جاگنا، بیدار ہونا۔ — النجمُ: ستارہ کا طلوع ہونا۔ — — هَبًّا و هُبُوبًا هَبِيبًا و هِبابًا: چست و تیز قدم ہونا۔ — يفعل كذا: وہ ایسا کرنے لگا۔ کہا جاتا ہے: من اين هَبَبْتَ: تم کہاں سے آئے؟ — هَبًّا و هَبَّةً السيفُ الشيءَ: تلوار کا چیز کو کاٹنا۔ — هَبًّا و هُبُوبًا السيفُ: تلوار کا ہلنا۔ — في الحرب: جنگ میں شکست کھانا۔ — ـِ هِبابًا الرجُلُ: ایک زمانہ تک غائب رہنا۔ کہا جاتا ہے: هبَّ فلانٌ حيناً ثم قدم: فلاں شخص کچھ عرصہ غائب رہ کر آیا۔ اين هَبَبْتَ عنّا: تم کہاں غائب رہے۔ هَبَّبَ تَهْبِيبًا الثوبَ: کپڑا اپھاڑنا۔ اَهَبَّ السيفَ: تلوار ہلانا۔ — الريحَ: ہوا چلانا۔ — هُ من نومه: کو نیند سے جگانا، بیدار کرنا۔ اِهْتَبَّ الشيءَ: کو کاٹنا۔ اِسْتَهَبَّ الريحَ: ہوا کو چلانا، ہوا چلنے کی خواہش کرنا۔ الهَبَّة: هَبَّ کا اسم مرة (کہا جاتا ہے: رأيتُهُ هَبَّةً: میں نے اسے ایک بار دیکھا) سحر کا آخری گھنٹہ۔ زمانہ کی ایک مدت۔ (کہا جاتا ہے: احذر هَبَّةَ السيفِ: تلوار کی ضرب سے ڈر)۔ الهِبَّة: تلوار کی کاٹ اور اس کا ہلنا۔ — ج هِبَب: اسم نوع، حال۔ الهَباب: ہوا میں اڑنے والے ذرات۔ الهَبّاب: بہت گرد و غبار اڑانے والی ہوا۔ الهَبُوب و الهَبُوبَة و الهَبِيب من الرياح: گرد و غبار اڑانے والی ہوا۔ المَهَبُّ جمع مَهاب: ہوا چلنے کی جگہ یا سمت۔

۲۔ تَهَبَّبَ الثوبُ: کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔ الهِبَّة جمع هِبَب: کپڑے کا ٹکڑا۔ کہا جاتا ہے: ثوبٌ هَبائِب و هِبَب و أَهْباب: کٹا پھٹا کپڑا۔

۳۔ هَبْهَبَ الرجُلُ: جلدی چلنا، نیند سے بیدار ہونا۔ — السرابُ: سراب کا چمکنا۔ — هُ: کو ڈانٹنا۔ — الكبشَ: مینڈھا ذبح کرنا۔ تَهَبْهَبَ الشيءُ: حرکت کرنا، ہلنا۔ الهَبْهَب: تیز رفتار۔ (ح) ہلکا

پھاکا بھیڑیا۔ الھَبْھَاب: تیز رفتار، چلانے والا، سراب۔ الھَبْھَبِیّ م ھَبْھَبِیَّۃ: اچھی حدی گانے والا، خوش آواز، حدی خواں، باورچی، بکریوں کا چرواہا، گوشت بھوننے والا، قصاب، خوب محنت و مشقت کرنے والا، تیز رفتار۔ ہلکا پھلکا اونٹ۔

ⓒ ھانم جمع ھَوانِم: خاتون(lady)، عورت۔ ھَوانِمِی: خاتون نما، عورت نما، زنانہ، نسوانی، نسائی۔

ھاوای: ہوائی، (جزیرہ کا نام)۔ ھَاوُن و ھَاوُون جمع ھَوَاوِین و اُھوان: کونڈی، کھرل۔ مِدْفَعُ الھاوَن: اونچا گولہ پھینکنے والی چھوٹی توپ، چھوٹی بالا انداز توپ(mortar)۔

ھَایِتی: ہایتی(Haiti)۔

ⓒ ھَبَّ یَھُبُّ ھَبًّا: حرکت میں آنا، چلنے لگنا، حرکت کرنے لگنا۔ ــــ لِ الی: تک پہنچنا، پر حملہ کرنا، کو کرنا، پر غور کرنا، سلجھانا، کا آغاز کرنا، سے شروع کرنا، کچھ کرنے لگنا۔ ھَبَّ یفعل: کرنے لگنا۔ ــ إلی: پر بلہ بولنا، جھپٹنا۔ ھَبَّ: جاگنا، بیدار ہونا۔ ــــ مِن: نیند سے جاگنا، بیدار ہونا۔ ــــ علی: کے خلاف اٹھ کھڑا ہونا، کے خلاف بغاوت کرنا۔ ھَبَّ ـُ ھَبًّا و ھُبُوبًا و ھَبِیبًا: (ہوا) کا چلنا، (طوفان) کا آگ بگولا ہونا، طیش میں آنا، تندی دکھانا، (آگ) کا یکا یک لگ جانا، یا شروع ہونا یا پھیلنا۔ ــ علی (خوشبو کا) کی طرف اڑ کر جانا۔ اڑ کر کسی سمت ڈھیر لگنا، سے ملنا۔ ھَبَّ لِلحرب: جنگ میں داخل ہونا، ہتھیار اٹھانا۔ ھَبَّ لِمقاومَۃ: مخالفت میں ہتھیار اٹھانا، ہتھیار لے کر اٹھنا۔ ھَبَّ واقِفًا: کھڑا ہونا۔ ھَبَّتْ رِیحُہُ: فارغ البال ہونا، مزے میں ہونا، فارغ البالی یا آرام یا آسائش سے ہونا، خوش نصیب ہونا۔ ھَبَّ فیہ الکلبُ: کتے نے اس پر حملہ کیا، پر جھپٹا۔ کُلُّ مَنْ ھَبَّ و دَبَّ: ہر شخص اور اس کا بھائی۔ ہر ماجھا ساجھا۔ ھَبَّبَ ہ: کو پھاڑنا، چیرنا، کے ٹکڑے کر دینا، کو دھویں سے کالا کرنا، کو اناڑی پن سے کرنا، (کام) بگاڑ دینا۔ اَھَبَّ ہ من: کو (نیند) سے بیدار کرنا۔ تَھَبَّبَ: چر جانا، پھٹ جانا، ٹکڑے ٹکڑے ہو جانا۔ ھَبَّۃ: جھکڑ، ہوا یا بارش کا زور کا جھکڑ۔ ھَبَاب: عمدہ راکھ۔ ھِبَاب: دھواں۔ ھَبُوب: تند ہوا، طوفانی ہوا، تند ہوا کا جھونکا، جھکڑ، نسیم سحری فرحت بخش ہوا۔ ھُبُوب: ہوا کا چلنا۔ مَھَبّ جمع مَھَابّ: جگہ جہاں یا جہاں سے ہوا چل رہی ہو، ہوا کا رخ، موسم یا ہوا کی سمت یا پہلو، ہوا کا چلنا۔ فی مَھَبِّ الریح: طوفان کا اڑایا ہوا، طوفان کے خطرے میں، جس کو طوفان کا خطرہ درپیش ہو۔

ھبت: ا۔ ھَبَتَ ـِ ھَبْتًا ہُ: کو مارنا، کا سر جھکانا، کا مرتبہ گھٹانا۔ ــ ہُ بالسیف: کو تلوار مارنا یا تلوار سے ضرب لگانا۔ ھُبِتَ الرجلُ: بزدل اور بے وقوف ہونا۔ صفت: ھَبِیت و مَھْبُوت۔ الھَبْتَۃ: ھبت کا اسم مرہ۔ کمزوری، کہا جاتا ہے: فی عقلہ ھبتۃ: اس کی عقل میں کمزوری ہے، اس کی عقل کمزور ہے۔

۲۔ الھَبْتَر: پستہ قد۔

ⓒ ھَبَتَ ـِ ھَبْتًا ہ: کو پچھاڑ دینا، کو کسی ضرب سے بے ہوش یا وقتی طور پر ناکارہ کر دینا، کو گرا دینا، کو زمین پر پٹخنا۔ ھُبِتَ: دل شکستہ ہونا، یاس زدہ ہونا، بزدل ہونا، بے ہمت ہونا، دھیمے فہم والا ہونا۔ ھَبِیت: دل شکستہ، یاس زدہ، بزدل، بے ہمت دھیمے فہم والا۔

ھبج: ھَبَجَ ـِ ھَبْجًا ہُ بالعصا: کو لاٹھی سے لگاتار مارنا۔ ھَبِجَ ـَ ھَبَجًا وجہُ الرجلِ: کے چہرے کا پھولنا، سوجنا صفت: ھَبِجٌ۔ ھَبَّجَ ہُ: کو متورم کرنا۔ تَھَبَّجَ: متورم ہونا۔ المُھَبَّج: سست کند ذہن۔ المِھْبَاج: بڑا دستہ، موگری (عام زبان میں)۔

ھبد: ھَبَدَ ـِ ھَبْدًا الھَبِیدَ: اندرائن کے بیج چن کر پکانا۔ ــــ فلانًا: کو اندرائن کے بیج کھلانا۔ تَھَبَّدَ و اھْتَبَدَ الھَبِید: اندرائن کے بیج چن کر پکانا۔ الھَبْد (ن) اندرائن یا اس کے بیج۔ الھَبِید واحد ھَبِیدَۃ: اندرائن یا اس کے بیج۔ الھَوابِد: اندرائن کے بیج چننے والیاں۔

ھبذ: ھَبَذَ ـِ ھَبْذًا و ھابَذَ و أَھْبَذَ و اھْتَبَذَ الفرسُ او الطائرُ: گھوڑے کا تیز چلنا، پرندے کا تیز اڑنا۔ الھَابِذَۃ جمع ھَوَابِذ: تیز رفتار اونٹنی۔

ھبر: ھَبَرَ ـُ ھَبْرًا اللحمَ: گوشت کے بڑے بڑے ٹکڑے کاٹنا۔ کہا جاتا ہے: ھبر لہُ من اللحم ھَبْرَۃً: اس نے اس کے لئے گوشت کا ایک ٹکڑا کاٹا۔ ھَبَرْنا ھُم بالسیوف: ہم نے انہیں تلواروں سے بڑے بڑے ٹکڑوں میں کاٹ ڈالا۔ ھَبِرَ ـَ ھَبَرًا البعیرُ: اونٹ کا پُر گوشت ہونا۔ أَھْبَرَ الرجلُ: خوشنما موٹا ہونا۔ أُھْتُبِرَ فلانًا بالسیف: کو تلوار سے کاٹنا۔ ــــ البعیرُ: اونٹ کا دبلا پتلا ہونا۔ الھَبْر (مص) واحد ھَبْرَۃ: گوشت یا بغیر ہڈی کے گوشت کا ٹکڑا۔ ــــ فی القراءَۃ: آیت پر وقف کرنا (جو ناپسندیدہ ہے)۔ کہا جاتا ہے: ضربٌ ھَبْرٌ و ھَبِیرٌ: گوشت کے ٹکڑے کرنے والی ضرب۔ الھُبْر: انگور کا بیج، جو کتان سے گرے۔ الھَبِر م ھَبِرَۃ من الجمال: بہت گوشت والا اونٹ۔ کہا جاتا ہے: بعیرٌ ھَبِرٌ و بَرٌ: بہت گوشت اور بالوں والا اونٹ۔ الھِبِرّ: کنا ہوا۔ الھُبَارِیَۃ: باریک اڑنے والے پر، بالوں کی جڑوں کی بھوسی۔ رِیحٌ ھُبَارِیَۃ: گرد آلود ہوا۔ الھِبْرِیَۃ: روئی کا اڑنے والا ریزہ، پروں یا بانس اور نرکل کے ٹکڑے، اڑنے والے باریک پر، سر کی بھوسی۔ جسے قشرۃ الرأس بھی کہا جاتا ہے: الھُبَیْرَۃ (ح): بجو۔ ابو ھُبَیْرَۃ: مینڈک۔ اُمّ ھُبَیرَۃ: مینڈکی۔ الأَھْبَر م ھَبْراء جمع ھُبْر: پر گوشت، بہت گوشت والا۔ الھَبَّار: بہت بالوں والا بندر۔ سیفٌ ھَبَّار: کاٹنے والی تلوار۔ الھَبُور (ح): مکڑی۔ الھَبُّور: چھوٹی چیونٹی، کھیتی کے گرے ہوئے خوشے، پتے۔

۲۔ الھَبْر جمع ھُبُور و ھُبُر: پست ریت یا زمین کا قطعہ۔ الھَبِیر جمع ھُبُر و اَھْبِرَۃ: پست زمین جس کے چاروں طرف بلندی ہو۔

۳۔ ھَبْرَجَ الرجلُ: ڈگمگا کر چلنا۔ الھَبْرَج: ڈگمگا کر چلنے والا، لمبی دم کا، اترا کر یا اکڑ کر چلنے والا، بہت موٹا۔ (ح) بیل (ح) بوڑھا ہرن۔ الھِبْرِج: بہت موٹا۔ المُھَبْرَج من الاوتار: خراب تانت۔

۴۔ ھَبْرَجَ الثوبَ: کپڑے کو نقش و نگار سے آراستہ کرنا۔ الھَبْرَج: منقش کپڑا۔

۵۔ الھَبْرَج: تیز چال۔

۶۔ الھِبْرِزی: گھوڑے کے کنگن، نیا دینار، ہر عمدہ خوشنما چیز۔ (ح): شیر، عمدہ موزہ، خالص سونا۔

۷۔ تَھَبْرَسَ: اترا کر چلنا، اکڑ کر چلنا، کلول کرنا، کلیلیں کرنا (گھوڑے کا)۔

ⓒ ھَبَرَ ـُ ھَبْرًا ہ: کو دانتوں سے ٹکڑے ٹکڑے کرنا، کی دانتوں سے صورت بگاڑنا۔ ــــ ہ: گوشت کو بڑے بڑے پارچوں میں کاٹنا۔ ھَبْر: ہڈی دار گوشت۔ ھَبْرَۃ: گوشت کا ٹکڑا یا قتلا۔ ھُبَیْرَۃ: چرخ، لکڑبگا۔ ابُو ھُبَیْرَۃ: مینڈک۔

ھبز: ھَبَزَ ـِ ھَبْزًا و ھُبُوزًا و ھَبَزانًا: مرنا یا اچانک مرنا۔

ھبش: ھَبَشَ ـِ و ھَبَشَ ـُ ھَبْشًا الرجلُ: پوری مٹھی سے دوہنا۔ ــ الشیءَ: کو جمع کرنا، کو پہنچنا۔ ــ فلانًا: کو دردناک ضرب لگانا۔ ــــ لِعیالِہِ: بال بچوں کے لئے کمانا۔ ھَبَّشَ تھبیشًا المالَ: مال جمع کرنا۔ ــــ ہُ: کو نوچنا، کھرچنا، چھیلنا، ناخن مارنا، پنجہ مارنا۔ تَھَبَّشَ القومُ: قوم کا جمع ہونا۔ ــ الشیءَ: چیز کو جمع کرنا۔ کہا جاتا ہے: خَرَجَ یَتَھَبَّشُ لِعیالہ: وہ نکل کر اپنے بال بچوں کے لئے مال جمع کرنے اور کمانے لگا۔ اِھْتَبَشَ المالُ: مال جمع ہونا۔ ــ الشیءَ: چیز کو جمع کرنا۔ ــ منہ عطاءً: سے بخشش پانا۔ الھابِشَۃ:

جماعت ۔۔ و الهُبَاشة جمع هَوَابِش و هُبَاشات: مختلف قبیلوں کی جماعت ۔الهُبَاشَات: کمائیاں، کمائے اور جمع کئے ہوئے مال ۔الهَبَّاش: بہت کمائی اور جمع کرنے والا۔

ض هَبَشَ ۔هُتْبَاب: ہاتھ یا پنجوں سے پکڑنا، چھین لینا، جھپٹ لینا یا مضبوطی سے پکڑنا۔

هبص: هَبَصَ ۔و هَبِصَ ۔هَبْصًا و هَبَصًا: پھرتیلا اور چست ہونا۔۔۔ الكلبُ: کتے کا شکار کا حریص ہونا۔ علي الشيءِ: کی حرص میں بیقرار اور بیتاب ہونا۔صفت هَبِص۔ إهْتَبَصَ في العمل: کام میں جلدی کرنا۔۔۔ في المشي: تیز چلنا۔۔۔ و إنْهَبَصَ للضحك: بہت ہنسنا۔الهَبَصَى: تیز چال۔ کہا جاتا ہے مَشَى الهَبَصَى: وہ تیز چلا۔

هبط: هَبَطَ ۔هُبُطًا ہ من الجبل: کو پہاڑ سے اتارنا۔ ۔ بلدَ كذا: کسی شہر میں داخل ہونا۔ السوقَ: بازار میں پہنچنا۔ الوادي: وادی میں اترنا۔صفت: هَبَّاط۔۔۔ فلانًا البلدَ: کو شہر میں داخل کرنا۔ المرضُ لحمَهُ: کو بیماری کا کمزور اور دبلا پتلا کرنا۔ ۔ ثمنَ السلعة و من ثمنها: سامان کی قیمت گھٹانا۔۔۔ فلانًا: کو مارنا۔ ۔هُبُوطًا فلانٌ من الجبل: پہاڑ سے اترنا۔الثمنُ: قیمت کا گھٹنا۔ ۔فلانٌ: خاکساری کرنا۔ من موضع إلي آخر: ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونا۔ الحائطُ: دیوار کا گرنا (عام زبان میں) کہا جاتا ہے هَبَطَ من الخشية: خوف زدہ ہونا۔کہا جاتا ہے هَبَطَهُ الزمانُ: زمانہ کا کسی کو امیری سے غریبی میں لے آنا، مفلس وقلاش کر دینا۔هَبَّطَ العدلَ: بوری کو اونٹ پر درست کر کے رکھنا۔أهْبَطَ هُ: کو اتارنا۔۔۔ الثمنَ: قیمت گھٹانا۔تَهَبَّطَ من كذا: سے نیچے اترنا۔۔۔ الشيءُ: بجھنا۔إنْهَبَطَ الرحلُ: گرنا۔الهابط (فا): لاغر۔الهَبْط (مص): نقصان، کمی، شر میں پڑنا، ذلت، کہا جاتا ہے اللّٰهمّ غَبْطًا و لا هَبْطًا: اے اللہ ہم کو رشک کی حالت میں رکھ اور ذلیل نہ کر۔ الهَبْطَة: اسم مرہ، پست زمین۔کہا جاتا ہے هم في هبطة من الارض: وہ گھاٹی میں ہیں۔الهَبُوط: ڈھلوان زمین۔الهَبِيط: دبلا، لاغر۔المَهْبِط: اترنے کی جگہ۔قُطب منفی: منفی برقیرہ (Cathod) المَهْبُوط: دبلا، پتلا۔رجُل مَهْبُوط: غریب، مفلس، آدمی۔

ض هَبَطَ ۔هُبُوطًا: اترنا، نیچے جانا، نیچے آنا، گرنا، رہنے لگنا، بیٹھ جانا، ڈھلوان ہونا، زمین پر گر جانا، (چھت کا) گر جانا۔۔ ہ: ہوائی جہاز، مسافروں کا، کسی ملک میں اترنا۔۔۔ (جسم کا) دبلا پتلا، لاغر یا کمزور ہونا۔ (ہوا، آگ وغیرہ کا) گھٹنا، فرو ہونا، عام سطح پر آجانا، رک جانا، ختم ہو جانا، (قیمتوں کا) گھٹ جانا، کم ہو جانا۔۔ ہ: کسی جگہ جانا، یا آنا۔ ۔هَبْطًا و أهْبَطَ ہ/ہ: کو اتارنا، نیچے کرنا، نیچے لانا، نیچے بھیجنا، نیچے گرانا، نیچے پھینکنا، پٹکنا، پٹخنا۔۔۔ ہ: قیمت گھٹانا، کم کرنا، گھٹی جگہ آنا۔هَبْط: کمی، گھٹاؤ۔هَبْطَة: اترنا، گرنا، نشیب، گڑھا۔هُبُوط: ڈوبنا، گرنا، جھکاؤ، اترنا، کمی، تخفیف، قیمت کا گھٹانا، کمزوری، لاغری، سرد بازاری، ہوائی جہاز کا زمین پر اترنا۔هُبُوطٌ اضطراري: ہوائی جہاز کا ہنگامی طور پر اترنا۔هُبُوطُ الرَحِم: اسقاط الرحم۔ بچہ دانی کا نیچے گرنا یا سرک جانا۔هَبُوط: ڈھلان، جھکاؤ، تنزل، ڈھلوان یا کھڑی چٹان۔هَبِيط: دبلا پتلا، نحیف، لاغر، ضعیف، ناتواں، کمزور، تھکا ہوا۔ اُهْبُوطَة جمع هَابِيط: پیراشوٹ (parachute)، (ہوا سے زمین پر بحفاظت اترنے کی چھتری، محافظ چھتری۔مَهْبِط جمع مَهَابِط: گرنے یا اترنے کی جگہ، ہوائی اڈے میں طیارے کی سڑک (runway)، گرنا، جائے پیدائش، گہوارہ (مجازاً)، قطب منفی، منفی برقیرہ (cathode)۔مهبط الوحي: اسلام کا گہوارہ۔في مهبط الغروب: سورج غروب ہونے کے وقت۔ هَابِط: اترنے والا، گرنے والا، ڈوبنے والا۔هابط بالمظَلَّة الوَاقِية: محافظ چھتری کے ذریعے اترنے والا pratrooper۔مَهْبُوط: دبلا پتلا، لاغر، ناتواں نحیف، تھکا ماندہ۔

هبع: هَبَعَ ۔هَبْعًا و هُبُوعًا الحمارُ: گدھے کا ست چال چلنا، ہر ایسی حالت والا بھی هَبَعَ کے معنی میں آتا ہے۔صفت هَبِع۔ ۔ البعيرُ: اونٹ کا گردن پھیلا کر چلنا۔ بعنقه: تیز چلنا اور اپنی گردن سے مدد لینا صفت هَابِع و هُبُوع۔ إسْتَهْبَعَ البعيرَ: اونٹ کو گردن پھیلا کر چلوانا۔الهُبَع جمع هُبَعَات و هِبَاع م هُبَعَة جمع هُبَعَات (ح): گدھا، گرمی میں پیدا ہونے والا اونٹ کا بچہ۔ابِل هُبَّع: گردن لمبی کر کے تیز چلنے والے اونٹ۔المُهْبِع: گرمی میں پیدا ہونے والے اونٹ کے بچوں کا مالک۔

هبغ: هَبَغَ ۔هُبُوغًا و هَبَغًا الرجلُ: سونا۔الهَبْغَة: نیند۔الهَبِيْغ: بہت سونے والا۔

هبك: إنْهَبَكَ بِهِ الارضُ: زمین کا کسی کو نگل لینا، دھنسا دینا۔الهُبَكَة جمع هُبُكَات و هُبَك: بیوقوف، وہ زمین جس میں قدم دھنسیں۔

هبل: اِهْبَلَ ۔هَبَلاتٌ فلانًا امُّهُ: ماں کا اپنے فرزند کو گم کر دینا صفت هَابِل: بددعا میں کہتے ہیں هَبِلَتْهُ امُّهُ: اس کی ماں اسے گم کرے، اکثر و بیشتر مدح، تحسین و پسندیدگی میں ما أعْلَمَهُ وما أصوب رأيَهُ: (وہ کتنا عالم ہے، اس کی رائے کتنی درست ہے) کے معنی میں مستعمل ہے۔هَبِلَ فلانًا: کسی سے هَبِلَتْكَ امُّكَ کہنا۔أهْبَلَ الرجُلُ: مرد کا لڑکے سے اس کی موت کی وجہ سے محروم ہو جانا۔إهْتَبَلَ علي ولده: بے اولاد ہونا۔الهَبُول: عورت جو اپنے بیٹے سے اس کی موت کی وجہ سے محروم ہو جائے۔المُهْبَل جـ هَبِلَتْكَ امُّكَ (تیری ماں تجھ سے تیری موت کی وجہ سے محروم ہو) کہا جائے۔المَهْبُول (مفع): جس سے اس کی ماں اس کی موت کی وجہ سے محروم ہو جائے۔

۲ هَبَلَ الرجُلُ لِعياله: آدمی کا اپنے اہل و عیال کے لئے کمانا۔إهْتَبَلَ لِعياله: اپنے اہل و عیال کے لئے کمانا۔ فلانٌ: بہت جھوٹ بولنا اور حیلہ بازی کرنا۔ الصيدَ: شکار کو دھوکا دینا۔۔۔ الشيءَ: کو غنیمت سمجھنا۔کہا جاتا ہے إهْتَبَلَ كلمةَ حكمةٍ: اس نے دانائی کی بات کو غنیمت جانا۔کہا جاتا ہے إهْتَبِلْ هَبْلَكَ: اپنی راہ چل۔الهَابِل: کمانے والا، حیلہ گر۔الهَبْل (مص): حالت۔الهَبَل: حیلہ گر (ح): بھیڑیا۔ الهِبِلّ و الهِبَلّ: حیلہ گر۔الهَبَال: واحد هَبَالَة (ن): ایک درخت جس کی لکڑی سے تیر بناتے ہیں۔ الهَبَالَة: طلب، التماس، درخواست۔کہا جاتا ہے: نَالَهُ بِهَبَالَةٍ: اس نے وہ چیز التماس سے حاصل کی۔ الهُبَالَة: غنیمت۔الهَبَّال: حیلہ گر، کمانے والا، شکاری جو شکار کو دھوکا دیتا ہو۔المُهْتَبِل: جھوٹا۔

۳ هَبَّلَ و أهْبَلَ اللحمُ فلانًا: کسی پر گوشت تہہ بتہہ چڑھنا۔الهَابِل: بہت گوشت اور چربی والا۔الهِبِلّ و الهِبَلّ: بڑا یا لمبا آدمی۔المُهَبَّل: پرگوشت سوجے ہوئے چہرے والا۔

۴ هَبَّلَ الشيءَ عند العامّة: کو شعلوں کے سامنے کرنا۔ الهَبْلَة عند العامة: شعلے بخارات۔لحمٌ مُهَبَّل: آگ پر رکھا ہوا گوشت۔

۵ أهْبَلَ الرجُلُ: عقل و تمیز کھو دینا۔الهَبَل عند العامّة: بے وقوفی، عقل کی کمزوری۔الهَبَالَة: عقل و تمیز کا فقدان۔الهَبِيل: بے وقوفی (عام زبان میں) الأهْبَل ج هُبْ: عقل و تمیز سے عاری۔المُهَبَّل: پاگل۔ المَهْبُول عند العامة: بے وقوف۔

۶ هُبَل: کعبہ میں زمانہ قبل از اسلام رکھے ہوئے ایک بت

کا نام۔ الہُبْلَۃ: بوسہ۔ الہِبلّ (ن) ایک درخت۔ الہِبلّٰی ناز کی چال۔ کہا جاتا ہے: ھو یمشی الہِبلّٰی وہ ناز سے چلتا ہے۔ الہِبْہِل ہلکا پھلکا۔

۞ ھبل -ھبلا ماں کا بیٹا مرجانا۔ ھَبَلَ بھاپ کا غسل لینا۔ اھتبل ھ (موقع) سے فائدہ اٹھانا۔ اھتبل ساز باز کرنا، سازش کرنا۔ اِھْتَبِلْ ھَبْلَک خواہ مخواہ دخل در معقولات نہ کرو، اپنے مفادات کو نظر میں رکھو، اپنے معاملات کی نگہداشت کرو۔ ھبل لمبا ہٹا کٹا آدمی۔ ھَبِل احمق، گدھا۔ اَھْبَل م ھَبْلاء جمع ھُبْل دھیمے فہم کا، کمزور ذہن (کا)، کم عقل (کا)، خبطیوں کا سا۔ مَھْبِل و مَھْبَل جمع مَھابل اندام نہانی، فرج، رحم کا راستہ۔ مَھْبِلی فرج کے متعلق۔ مَھْبُون بیوقوف، احمق، خبطیوں کا سا، ضعیف العقل، کوڑھ مغز، غبی، کودن، سادہ لوح، گاؤدی۔

ھبنق ا۔ الہَبَنَّق بیوقوف، پستہ قد،

۲۔ الہَبَنْک بیوقوف، کمزور، چغل خور۔ الہَبَنْکَۃ الہَبَنْک کا مؤنث، ست۔

ھبو: ھبا یھبو ھُبُوًّا الغبار گرد وغبار کا بلند ہونا۔ الرمادُ راکھ کا مٹی سے ملنا۔ الفرس گھوڑے کا بھاگ جانا۔ فلانٌ مرنا۔ اَھْبَی اِھْباءً الفرس گھوڑے کا گرد وغبار اڑانا۔ نَھْبَی نَھْبِیًا دونوں ہاتھ جھاڑنا۔ الہابی قبر کی مٹی۔ جمع ھُبِیّ (فا) کہا جاتا ہے: نجوم ھُبِیّ غبار میں چھپنے والے ستارے۔ ھذا موضع ھابی التراب: اس جگہ کی مٹی گرد وغبار کی طرح تپلی ہے۔ تراب او رمادٌ ھاب: فضا میں پھیلی ہوئی مٹی یا راکھ۔ الہَباء جمع اَھْباء گرد وغبار، باریک مٹی کے ذرات جو زمین پر بکھرے ہوں، کم عقل لوگ۔ الہباءَۃ: گرد وغبار کا قطعہ۔ ھُبایَۃُ الشجر درخت کی چھال۔ الہَبْوَۃ جمع ھَبَوات و اَھْباء گرد وغبار۔ اَھْباءُ الزوبعۃ: بگولہ۔

۲۔ ھبا یھبو ھُبُوًّا الرجلُ: آہستہ چلنا۔ الہَبِیّ م ھَبِیَّۃ چھوٹا لڑکا۔ المُتَھَبِّی کمزور نظر والا۔

۞ ھبا -ھُبُوًّا (گرد وغبار۔ دھویں کا) ہوا میں بلند ہونا، بھاگ جانا، فرار ہو جانا، رفو چکر ہو جانا، چھلانگ لگانا۔ ھَبْوَۃ گرد وغبار کا بھنور، گرداب۔ ھَباء جمع اَھْباء باریک غبار، ہوا میں تیرنے والے گرد وغبار کے ذرات۔ ھباءً منثورًا سب طرف بکھرے ہوئے ذرات۔ ذھب ھباءً غائب ہو جانا، تحلیل ہو کر معدوم ہو جانا، ٹائیں ٹائیں فش ہونا۔ ذھب ھباءً منثورا یا ضاع ھباءً منثورا: دھواں ہو جانا، ناکام رہنا۔ ذھب بہ ھباءً کسی چیز کو تباہ کرنا، کونا کام بنا دینا، کو ہر طرف بکھیر دینا۔ ھَباءَۃ: گرد وغبار کا ذرہ۔

ھت: ا۔ ھتّ -ھتًّا الکلام: خوش بیانی سے گفتگو کرنا۔ الماءَ پانی گرانا۔ ت المراۃُ غزلَھا: عورت کا مسلسل کاتنا۔ فلانٌ فی کلامہ تیزی سے بولنا۔ ھتیتا البکرُ جوان اونٹ کا آواز نکالنا۔ الہَتّات ہلکا پھلکا، بہت باتیں کرنے والا۔ المِھَتّ: بمعنی الہَتّات۔

۲۔ ھتّ -ھتًّا الثوبَ او العرضَ: کپڑا پھاڑنا، ہتک عزت کرنا۔ ھتّہ بکذا: اُس نے اس معاملہ میں اسے قصور وار ٹھہرایا (اس نے اس کو اس بات پر الزام دیا)۔ فلانًا کا مرتبہ گھٹانا۔ ورق الشجر درختوں کے پتے گرانا۔ الشیءَ: کو توڑنا، ریزہ ریزہ کرنا۔ الہَتّ: مص۔ کہا جاتا ہے: ترکھم ھتابتًّا اس نے انہیں ٹوٹا پھوٹا پاکٹا پھٹا چھوڑا۔ اس نے ان کو توڑ ڈالا۔ کاٹ ڈالا۔

۳۔ ھتھتَ الشیءَ: کو توڑنا۔ البعیر: پانی پیتے وقت اونٹ کو ہت ہت کہہ کر ڈانٹنا۔ فی الکلام: جلدی جلدی بولنا۔ الہَتْھات: ہلکا پھلکا، تیز بولنے والا۔

ھتأ: ھتأ یھتأ ھتْأً بالعصا و نحوھا: کو لاٹھی وغیرہ مارنا۔ الطعام: کھانا کھانا۔ الرجلُ: ٹیڑھا ہونا، کبڑا ہونا۔ تھتّأ تھتُّؤًا الثوبُ: کپڑے کا ٹکڑے ٹکڑے ہونا، بوسیدہ ہونا۔ الہَتْءُ والہِتْءُ والہَتِیءُ والہَتاءُ والہِتِیءُ والہِتاءُ والہَتاۃُ وقت۔ کہا جاتا ہے مضی من اللیل ھتْءٌ: رات کی ایک گھڑی گزر گئی۔ الہَتْأ و الہُتُوءُ: شگاف، پھٹن۔ الاَھْتَأ: کبڑا۔

ھتر: ا۔ ھتر -ھترًا عرضَ فلان: کی ہتک عزت کرنا۔ الکبرُ فلانًا: بڑھاپے کا کسی کی عقل کو خراب کر دینا۔ ھتّر عرضَ فلان: کی بہت ہتک عزت کرنا۔ ھاتر مھاترۃً: کو گالیاں دینا، کی توہین کرنا۔ اُھْتِرَ الرجلُ: کی بڑھاپے، بیماری یا غم سے عقل جاتی رہنا۔ صفت مُھْتَر۔ اُھْتِرَ فلانٌ: کسی چیز کے بارے میں کچھ کہنے کا عادی ہونا۔ اُھْتِرُوا فی ذکر اللّٰہ: اللہ کے ذکر میں شیدائی ہونا۔ تھاتر الرجلان: ایک دوسرے پر جھوٹا دعویٰ کرنا۔ کہا جاتا ہے تھاترتِ الشھاداتُ: گواہیوں نے ایک دوسرے کی تردید کی۔ اُستُھتِر فلانٌ: اندھا دھند خواہش پر چلنا، بڑھاپے کی وجہ سے نہ سمجھنا۔ اُستُھتِر الرجلُ: بہت لغو و بیکار کام کرنا۔ الرجلُ بکذا: کا فریفتہ ہونا، صرف اسی کی بات کرنا۔ بالشیءِ: کی پروا نہ کرنا۔ (عام زبان میں) الہاتِر جمع ھاتِرون و ھَتَرَۃ: فا۔ الہِتْر جمع اَھْتار جھوٹ، مصیبت، عجیب بات، ناکارہ گفتگو، غلط بات۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ ھِترٌ اَھْتار: فلاں شخص لائق ملامت کاموں اور عیاری سے متصف ہے۔ الہُتْر: بڑھاپے، بیماری یا غم سے عقل کا جاتا رہنا۔ التَّھاتِر: ایک دوسرے کی تکذیب کرنے والی شہادتیں۔ التِّھْتار و التِّھْتَر: حماقت، جہالت۔ المُھْتَر: کسی بات کے کہنے پر فریفتہ، بڑھاپے، بیماری یا غم کی وجہ سے خراب عقل والا۔ رجلٌ مُھْتَر: گفتگو میں غلطی کرنے والا۔ المُستَھْتَر: بہت باطل اور لغو کاموں کا مرتکب۔ بالشیءِ: کسی شئے کا بہت ہی دلدادہ۔

۲۔ الہِتْر جمع اَھْتار: رات کا پہلا نصف۔

۳۔ الہِتْرِک (ح): شیر، سخت کٹھن زمانہ۔

۞ ھتر -ھترًا ہ: کو ریزہ ریزہ کرنا۔ ھاترہ: کو گالیاں دینا، کی توہین کرنا۔ اُھْتِرَ و اُھْتُرَ: بوڑھے کا کمزور عقل والا ہو جانا، بچوں جیسا ہو جانا۔ تھاتر: ایک دوسرے کو گالیاں دینا، ایک دوسرے کو الزام دینا، متہم کرنا (شہادتوں کا) متضاد ہونا۔ اِستُھْتِر: لاپروا ہونا، غافل ہونا، غیر ذمہ دارانہ طور پر یا غیر محتاط طریقے سے کام کرنا۔ ب: کو حقیر سمجھنا، کو کچھ سمجھنا ہی نہیں، کو کوئی اہمیت نہ دینا، کی سب کی کرنا، کو توجہ کے لائق نہ سمجھنا، کو حقیر جاننا، پر طنز کرنا، چوٹ کرنا، کی ہنسی اڑانا، کو چڑانا، کا مضحکہ اڑانا، ہنسی اڑانا، کو چھیڑنا، کا مذاق اڑانا، پر ٹھٹھا کرنا، سے تمسخر کرنا۔ اُستُھْتِرَ ب: پر فریفتہ ہونا، کا والہ و شیدا ہونا، کی محبت میں اندھا ہونا، کے معاملہ میں بے عقل و بے شعور ہونا، کا شیدا ہونا۔ ھِتْر جمع اَھْتار احمقانہ باتیں، بکواس، بچگانہ گفتگو، جھوٹ، دروغ، کذب۔ ھُتْر: کمزور دماغی، سٹھیا پا۔ مُھاتَرَۃ: گالی، بد زبانی، دشنام، سرزنش، لعنت، ملامت، توہین، جمع مُھاتَرات: حجت، تکرار، جھڑپ، نوک جھونک، جھگڑا، ٹنٹا۔ تَھاتُر: مماثل شہادت کو سامنے لانا۔ اِستِھْتار: من چلا پن، بے احتیاطی، لاپرواہی، بے پرواہی، بے فکری، رندی، آوارگی، بدکاری، بے لگامی، اخلاقی قیود سے آزادی، عیاشی، اوباشی، اہانت، حقارت، تحقیر، نفرت، بے زاری، استہزاء۔ مُھْتَر: بچوں کی طرح یا سٹھیا ہوئے لوگوں کی طرح باتیں کرنے والا، بہکی بہکی باتیں کرنے والا، ہذیاں بکنے والا، بے سود کام کرنے والا، بچوں جیسا بوڑھا۔ مُستَھْتِر: لاپروا، بے پرواہ، بے فکر، بے احتیاط، عاقبت نااندیش، غیر ذمہ دار، بے روک، بے لگام، بے ڈھنگا، مخمور، عیاش اوباش، چنچل،

شوخ، بے قابو، آزادانہ کسی پابندی کے بغیر۔ مُسْتَهْتَر ب کا اندھا دھند جانثار، پروانوں کی طرح فدا، پر فریفتہ کی محبت میں اندھا، کا والہ وشیدا، پرلٹو، پر جان دینے والا۔

هتش: هَتَشَ -هَتْشًا الكلبَ: کتے کو بھڑکانا۔ کہا جاتا ہے: هُتِشَ الكلب فَاحْتَتَشَ: کتے کو بھڑکایا گیا تو وہ بھڑک اٹھا۔ (یہ لفظ کتے اور درندوں سے خاص ہے)۔

هتع: هَتَعَ -هُتُعًا الى قومه: جلدی سے اپنے لوگوں کے پاس آنا۔

هتف: هَتَفَ -هَتْفًا و هُتافًا الحمامةُ: کبوتری کا رونا۔ — فلانٌ بفلانٍ: کو چلا کر بلانا، کی تعریف کرنا۔ هَتَفَ تَهْتِيفًا الحمامةُ: کبوتری کا نوحہ کرنا۔ الهاتِف (فا): غیب سے آواز دینے والا۔ کہا جاتا ہے: سمعتُ هاتفًا يهتف: میں نے آواز سنی مگر کسی کو نہ دیکھا یعنی مجھے بولنے والا نظر نہ آیا۔ اسی لفظ سے جدید مصنفوں نے ٹیلیفون کیلئے هاتف کا لفظ اخذ کیا ہے۔ الهَتْف و الهُتاف (مصدر): کرخت و بلند آواز۔ کہا جاتا ہے: قوسٌ هَتافَةٌ و هَتَفَى: آواز دینے والی کمان۔ قوسٌ هتوفٌ: آواز دینے والی کمان۔ حمامةٌ هَتوف: بہت کوکو کرنے والی کبوتری۔ ريحٌ هَتُوف: سائیں سائیں کرنے والی ہوا۔ سحابةٌ هَتُوف: گرجنے والا بادل۔ اسم: الهَتَفَى۔

◯ هَتَفَ -هُتافًا: چلانا، خوش ہونا، خوشی سے چلانا۔ هتف ل/ب: کو خوش آمدید کہنا، کیلئے خیر مقدم کے نعرے لگانا، کی دلداری کرنا، کا دل بہلانا، کا جی خوش کرنا، کے لئے شاباش کے نعرے لگانا، کو باآواز تحسین و آفرین کہنا۔ — ضِدّ: کے خلاف ناپسندیدگی کے نعرے بلند کرنا، پر فقرے کسنا، کا مذاق اڑانا، پر پھبتی کہنا۔ — ب: کی بہت تعریف کرنا، کی ستائش کرنا، کی تعریف کے پل باندھنا۔ — به: کو پکار کر کہنا۔ هتف به هاتف: ایک آواز نے اسے پکار کر کہا، ایک غیر مرئی طاقت نے اُسے بتایا، کچھ کرنے کے لئے کہا۔ هتف بحياته: کیلئے شاباش کے نعرے لگانا۔ هتف ثلاثًا ل: کے لئے تین نعرہ ہائے تحسین لگانا۔ تهاتف على: کچھ کرنے کے لئے ایک دوسرے کی ہمت بڑھانا۔ هَتفة: چیخ، زور کی پکار، بلند آواز، پکار، کوک، نعرہ مسرت۔ هُتاف جمع هُتافات: چیخ، زور کی آواز، بلند آواز، پکار۔ نعرہ مسرت، خوشی کی چیخ پکار، آہا، شاباش، پرجوش تائید، بانگ بلند تائید، نعرہ تحسین، تالیاں، واہ واہ، باآواز تحسین وآفرین۔ — ل: کے لئے نعرۂ تحسین۔ هُتافُ الحرب: نعرۂ جنگ۔ عاصِفَةٌ من الهُتاف: تحسین وآفرین کا طوفان، گرجدار یا کڑک دار تحسین وآفرین۔ هاتِف: چیخنے والا، چلانے والا، بلند آواز سے بلانے والا، غیبی بلانے والا، آواز جمع هَواتِف: ٹیلیفون، لاؤڈ سپیکر۔ هَواتِف: چیخیں، پکاریں، صدائیں، آوازیں، نعرہ ہائے مسرت۔ هاتِف القلب: اندرونی، باطنی، مخفی یا پوشیدہ آواز۔ بالهاتِف: بذریعہ ٹیلیفون۔ هاتِفي: ٹیلیفون کا، ٹیلیفون کے متعلق، ٹیلیفون پر۔

هتك: هَتَكَ -هَتْكًا السترَ و نحوهُ: پردہ وغیرہ پھاڑنا، پردہ وغیرہ کو کھینچ کر اس کی جگہ سے جدا کر دینا، کا کچھ حصہ پھاڑ کر شگاف کر دینا۔ — الثوبَ: کپڑے کو لمبائی میں پھاڑنا۔ هَتَكَ اللّٰهُ سترَ الفاجرِ: اللہ تعالیٰ بدکار کو رسوا اور ذلیل کرے۔ هُتِكَ عرشُهُ: اس کا دبدبہ جاتا رہا، اس کی طاقت ختم ہوگئی۔ هَتَّكَ السترَ: پردہ کو بری طرح پھاڑ ڈالنا۔ تَهَتَّكَ السترُ و نحوهُ: پردہ وغیرہ کا پھٹ جانا۔ — فلانٌ: رسوا ہونا، ذلیل ہونا۔ — في البطالة: بیکاری میں اپنے آپ کو فراموش کر دینا۔ اِنْهَتَكَ السترُ و نحوهُ: پردہ وغیرہ کا پھٹنا۔ الهُتْك: نصف شب۔ ثوبٌ هَتِكٌ: پھٹا ہوا کپڑا۔ الهُتْكَة: پردہ کا پھٹنا، رات کا ایک پہر۔ الهَتِيكَة: رسوائی، فضیحت، سیکنڈل۔ کہا جاتا ہے: رجلٌ مُتَهَتِّكٌ و مُسْتَهْتِكٌ و مُنْهَتِكٌ: بے شرم، بدچلن آدمی۔

◯ هَتَكَ -هَتْكًا ه: پردہ وغیرہ پھاڑ کر جدا کرنا، کو بے نقاب کرنا، افشا کرنا، ظاہر کرنا، منظر عام پر لانا، ظاہر کرنا۔ — ها: عورت کو بے آبرو کرنا، عورت کی عصمت دری کرنا۔ هَتَكَ عِرضَهُ: کو بے عزت کرنا، ذلیل کرنا۔ هَتَّكَ ه: کی دھجیاں اڑانا، کو پارہ پارہ کرنا، پرزہ پرزہ کرنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ تَهَتَّكَ: پھٹ جانا، بے شرم ہونا، رسوا ہونا، ذلیل ہونا، بے آبرو ہونا، بے عزت ہونا۔ — في: کسی شرمناک یا موجب رسوائی کام میں منہمک ہونا۔ اِنْهَتَكَ: پھٹنا، بے نقاب ہونا، بے عزت ہونا، ذلیل ورسوا ہونا۔ هُتْكَة: رسوائی، ذلت، تنزل، ہتک، بے قدری، خفت، بے عزت کرنا، ذلیل کرنا، بے آبرو کرنا، رسوا کرنا، بے عزتی کرنا۔ هَتْك الاستار: انکشاف، بے نقابی۔ هَتِيكَة: بے عزتی، بے وقری، بے قدری، بری بات، شرم کی بات، خفت، ذلت، رسوائی، بے غیرتی۔ تهتك: بے شرمی، بدفعلی، فسق و فجور، بدکرداری، ڈھٹائی، بے تمیزی، بے ادبی، گستاخی، شوخی۔ مُتَهَتِّك: گستاخ، شوخ، بے ادب، سرکش، بدتہذیب، بے شرم، بے حیا، ذلیل، بے آبرو، بے عزت۔ مُسْتَهْتِك: گستاخ، شوخ، بے ادب، سرکش، بدتہذیب، بے شرم، بے حیا، ذلیل، بے آبرو، بے عزت۔

هتل: ۱۔ هَتَلَ -هَتْلاً وهُتُولاً و تَهْتالاً و هَتَلانًا تِ السماءُ: آسمان کا لگاتار برسنا۔ سَحائِبُ هُتَّلٌ: لگاتار برسنے والے بادل۔ الهَتَلانُ: ہلکی لگاتار بارش۔
۲۔ هَتْلَمَ هَتْلَمَةً الرجلان: پوشیدہ اور خفیہ بات کرنا۔ الهَتْلَمة (مص): پوشیدہ اور خفیہ بات۔

هتم: ۱۔ هَتَمَ -هَتْمًا فاهُ: کے اگلے دانت توڑنا۔ — الثَّنِيَّةَ: اگلا دانت جڑ سے توڑنا۔ هَتِمَ -هَتَمًا: اگلے دانت ٹوٹے ہوئے والا ہونا۔ صفت: أَهْتَم م هَتْماء جمع هُتْم۔ هَتَّمَ هُ بالضرب: کو مار کر کمزور کرنا۔ أَهْتَمَ هُ: کے دانت توڑنا۔ تَهَتَّمَ الشيءُ: چیز کا ٹوٹنا۔ کہا جاتا ہے: تَهَتَّمَتْ اسنانُهُ: کے دانت ٹوٹنا۔ تَهاتَما: بمعنی تهاتر۔ الهُتامة: ٹکڑا، ٹوٹی ہوئی چیز۔
۲۔ هَتْمَرَ الرجلُ: بہت بولنا۔
۳۔ هَتْمَلَ الرجلُ: آہستہ بولنا۔ — الرجلان: خفیہ اور پوشیدہ بات کرنا۔ الهَتْمَلَة (مص) جمع هَتامِل: خفیہ اور پوشیدہ بات۔ المُهَتْمِل: چغل خور۔

◯ هُتامَة: ٹوٹ کر الگ ہونے والی چیز، ٹکڑا، شکست و ریخت ٹوٹ پھوٹ۔ أَهْتَم مونث هَتْماء جمع هُتْم: جس کے اگلے دانت نہ ہوں، پوپلا۔

هتن: هَتَنَ -هَتْنًا و هُتُونًا و هَتَنانًا و تَهْتانًا و تَهاتَنَتِ السماءُ: آسمان سے لگاتار بارش برسنا۔ — الدمعُ: آنسو ٹپکنا۔ سَحابٌ هاتِنٌ جمع هُتُنٌ و هُتَّنٌ: لگاتار برسنے والا بادل۔ الهَتْن: لگاتار برسنے والی بارش، لگاتار بارش۔ سحابٌ هَتُونٌ جمع هُتُنٌ و هُتَّنٌ: لگاتار بارش۔ عينٌ هَتُونُ الدمع: آنسو بہانے والی آنکھ۔ التَّهْتان: مسلسل بارش۔ جس میں کڑک چمک نہ ہو۔

◯ هَتُون: بارش سے بھرا ہوا یا بھاری (بادل)۔

هتو: هَتا يَهْتُو هَتْوًا هُ: کو پاؤں سے روند کر توڑنا۔ هاتى مُهاتاةً هُ: کو دینا۔ کہا جاتا ہے: هاتِ يا رجلُ: اے آدمی دے۔ هاتِي يا امرأةُ: اے عورت دے۔ ما أُهاتِيكَ: میں تمہیں نہیں دوں گا۔

هث: هَثَّ -هَثًّا: جھوٹ بولنا صفت: هَثّاث (یعنی جھوٹا)۔
۲۔ هَثْهَثَ هَثْهَثَةً الشيءُ: چیز کا مخلوط ہونا۔ — الوالي الناسَ: والی کا لوگوں پر ظلم کرنا۔ — الشيءَ: کو بخت

رونڈنا ـــ ت السحابةُ بقطرها: بادل کا موسلا دھار بارش برسانا۔ الهَتْهَتَة (مص): جنگ یا شور میں مخلوط آوازیں۔ الهَتُهات: تیز چلنے والا انسان یا جانور۔ شيءٌ هَتْهَاتٌ مخلوط چیز، گڑبڑ اور بے ترتیب شئے۔ رجلٌ هَتْهَات جھوٹا آدمی۔

هتم: هَتَمَ ـ هَتْمًا هُ: کو باریک پیسنا۔ له من ماله: کو مال میں بیعانہ دینا۔ الهَيْتَم (ن): کھٹے ذائقہ کا درخت۔ (ح) باز، شکرا یا گدھ یا عقاب کا بچہ، سرخ ریت کا ٹیلہ۔

هتي: هَتَى يَهْتِي هَتْيًا التراب: مٹی ڈالنا، پھینکنا۔ هَاتَى مُهَاتَاةً هُ: سے مزاح کرنا، سے محبت کرنا۔

هج: ١۔ هَجَّ ـ هَجًّا و هجيجًا البيت: گھر کو مسمار کرنا ـــ هججت العين: آنکھ کا دھنسنا۔ هَجَّجَت عينُهُ: کی آنکھ کا دھنسنا۔ اِهْتَجَّ في الامر: کسی کام کو کرتے رہنا اور کسی کے مشورہ پر کان نہ دھرنا۔ اِسْتَهَجَّ فلانٌ: اپنی رائے پر چلنا ـــ السيَّارةَ او القافلةَ: چلنے والوں یا قافلہ کو جلد روانہ کرنا۔ عينٌ هَاجَّةٌ: دھنسی ہوئی آنکھ۔ الهَجَاج: تیز چال۔ کہا جاتا ہے: ركب هَجَاج: اس نے خودرائی سے کام لیا۔ هَجَاجَيْكَ و هَذَا ذَيْكَ: باز آؤ۔ الهَجَاجَة: احمق۔ (رجُلٌ هَجَاجَةٌ احمق آدمی)۔ ہر جگہ پھیلنے والا اغبار۔ الهَجِيج (مص) جمع هُجَّان: گہری وادی، طویل مسافت والی زمین، زمین پر کھینچی ہوئی کہانت کی لکیریں۔ الاِهْجِيج: گہری وادی۔ المُهَجَّج فا: دھنسی ہوئی آنکھوں والا۔ عينٌ مُهَجَّجَة: دھنسی ہوئی آنکھ۔ المُسْتَهِجّ: حق و باطل ہر ایک پر بولنے والا۔

٢۔ هَجَّ ـ هَجِيجًا النارُ: آگ کا زور سے بھڑکنا۔ هَجَّجَ النارَ: آگ کو زور سے بھڑکانا۔ الهُجَج: پوکھرے۔

٣۔ الهُجّ: بیل کی گردن کا جوا۔

٤۔ هَجْهَجَ الفحلُ في هديره: سانڈ کا سخت آواز نکالنا۔ الرجلَ: کو کسی چیز سے منع کرنا۔ الجملَ او بالجملِ: اونٹ کو ہیج ہیج کہہ کر ڈانٹنا اور روکنا۔ الهَجْهَاج: احمق، بہت شریر، کم عقل، بہت بلبلانے والا اونٹ، دراز قد آدمی اور اونٹ، مصیبت، بوڑھا۔ يومٌ هَجْهَاج: سخت آندھی والا دن۔ الهَجَاهِجَة جمع هَجَاهِج: بمعنی هَجْهَاج۔ نجر زمین۔ ماءٌ هُجَاهِجٌ: نہ میٹھا نہ کھاری پانی۔

○ هَجَّ ـ هَجِيجًا: جلنا، بھڑکنا، شعلے نکلنا، بھڑک اٹھنا، شعلہ فشاں ہونا۔ هَجَّجَ هُ: کو آگ لگانا، شعلہ فشاں کرنا، بھڑکانا، میں کوئلہ ڈالنا۔

هجا: هَجَأَ يَهْجَأُ هَجْأً و هُجُوءًا جوعُهُ: کی بھوک کا ختم ہونا، جاتی رہنا ـــ هَجَأَ الطعامَ: کھانا کھانا۔ بطنَهُ: اپنے پیٹ کو بھرنا ـــ هُ الطعامُ: کھانے کا کسی کا پیٹ بھرنا۔ هَجِئَ يَهْجَأُ هَجَأً: کی بھوک بھڑکنا۔ أَهْجَأَ إِهْجَاءً جوعَهُ: کی بھوک دور کرنا۔ فلانًا الشيءَ: کو چیز کھلانا ـــ فلانًا حقَّهُ: کا حق ادا کرنا۔ الهَجَأ (مص): کسی چیز کا منقطع ہونا۔ الهُجَأَة: بیوقوف مرد یا عورت۔

٢۔ تَهَجَّأَ الحرفَ: حرف کی ہجے کرنا۔

○ هَجَأَ ـ هَجْأً و هُجُوءًا: بھوک کا رفع ہونا۔ أَهْجَأَ جُوعَهُ: کی بھوک رفع کرنا۔

هجد: هَجَدَ ـ هُجُودًا: رات کو سونا، جاگنا، (ضد)۔ کہا گیا ہے کہ ہجود دن کو سونا اور ہجوع رات کو سونا ہے۔ هَجَّدَ تَهْجِيدًا الرجلُ: نیند سے جاگنا، رات کو سونا، رات کو (جاگ کر) نماز پڑھنا ـــ فلانًا: کو جگانا، کو سلانا (ضد)۔ أَهْجَدَ الرجلُ: سونا ـــ فلانًا: کو سلانا، کو سویا ہوا پانا۔ تَهَجَّدَ الرجلُ: رات کو سونا، جاگنا (ضد)۔ الهَاجِد جمع هُجُود و هُجَّدٌ: سویا ہوا، رات کو نماز پڑھنے والا۔ الهَجُود جمع هُجُود و هُجَّد: رات کو نماز پڑھنے والا۔ التَّهَجُّد (مص): رات کی نماز۔ المُتَهَجِّد (فا): رات کو اٹھ کر نماز پڑھنے والا، رات کو نماز پڑھنے کے لئے نیند سے جاگنے والا۔

○ هَجَدَ ـ هُجُودًا و تَهَجَّدَ: رات کو جاگتے رہنا، شب بیداری کرنا، رات نماز میں گزارنا۔

هجر: ا۔ هَجَرَ ـ هَجْرًا و هِجْرَانًا هُ: سے قطع تعلق کرنا ـــ الشيءَ: کو چھوڑنا ـــ زوجَهُ: بیوی سے علیحدگی اختیار کرنا لیکن اُسے طلاق نہ دینا ـــ هَجْرًا وهِجِّيرَى و إِهْجِيرَى في نومه أو مرضه: نیند یا بیماری میں بکواس کرنا، بڑانا ـــ هَجْرًا به في النوم: کا نیند میں خواب دیکھنا۔ هَجَّرَ القومُ: لوگوں کا دوپہر کو سفر کرنا ـــ النهارُ: دن کی گرمی کا تیز ہونا۔ هَاجَرَ مُهَاجَرَةً من البلد و عنه: ملک یا شہر سے نکل کر کسی دوسرے ملک میں چلے جانا، ہجرت کرنا۔ أَهْجَرَ إِهْجَارًا هُ: کو چھوڑ دینا ـــ القومُ: لوگوں کا دوپہر کو سفر کرنا ـــ في منطقه: بکواس کرنا، ہذیان بکنا ـــ بفلان: سے ٹھٹھا کرنا یا نامناسب گفتگو کرنا۔ تَهَجَّرَ فلانٌ: مہاجرین کے مشابہ ہونا ـــ القومُ: دوپہر کو سفر کرنا۔ تَهَاجَرَ القومُ: آپس کا تعلق توڑنا۔ اِهْتَجَرَ القومُ: آپس کا تعلق توڑنا ـــ هُ: سے قطع تعلق کرنا۔ الهَاجِر (فا): شيءٌ هَاجِرٌ: نہایت عمدہ، دوسری چیزوں سے برتر۔ الهَاجِرَة: جمع هَاجِرَات و هَوَاجِر: ہاجر کا مؤنث۔ موسم گرما میں دوپہر کا وقت یا سورج ڈھلنے سے عصر تک کا وقت، گرمی کی شدت۔ (کہا جاتا ہے: رَمَاهُ بِهَاجِرَاتٍ: اس نے اُسے شرمناک اور رسواکن افعال سے متہم کیا۔) ناقة هاجرة: برتر اونٹنی۔ الهَاجِرِي: شہری، نہایت فائق، بہت عمدہ۔ الهَجْر (مص): قابل حفاظت چیز کو چھوڑنا، دوپہر، گرمی کی شدت، بہت عمدہ۔ کہا جاتا ہے: لقيتُه عن هَجْرٍ: میں اس سے ایک سال یا چھ دن یا اس سے زائد دنوں بعد ملا، یا غائب رہنے کے بعد ملا۔ ذهبت الشجرةُ هَجْرًا: درخت نے شاخیں نکالیں اور پھیلا۔ الهُجْر: اہجار کا اسم، نامناسب کلام، بدگوئی۔ الهِجْر: عمدہ اونٹ یا اونٹنی۔ الهَجْر: نہایت عمدہ، برتر۔ الهَجْرَة: ہجر کا اسم مرة۔ الهِجْرَة: ہجر کا اسم نوع، تہاجر کا اسم۔ و الهُجْرَة: ہجرت، ایک سرزمین سے نکل کر دوسری سرزمین میں جانا۔ الهُجْراء: فتیح گفتگو۔ الهُجَر: دیہاتوں کی طرف ہجرت، ترک وطن۔ الهُجُوري: دوپہر کے وقت کا کھانا۔ الهَجِير جمع هُجُر: دوپہر، گرمی کی شدت، جما ہوا دودھ، لمبا چوڑا حوض، بڑا پیالہ۔ الهَجِيرَة: دوپہر، گرمی کی شدت۔ الهِجِّيرى: نیند یا بیماری میں ہذیان بکنا۔ الأَهْجَر: اسم تفضیل۔ کہا جاتا ہے هذا أهجر من ذاك: یہ اس سے زیادہ لمبا، ضخیم یا بڑا ہے۔ المُهْجِر: شریف، خوبصورت، ہر عمدہ چیز، دوسری چیز سے فائق و برتر۔ المَهَاجِر واحد مُهَاجَر: ہجرت کی جگہیں۔ کہا جاتا ہے تكلّم بالمهاجر: اس نے فحش کلامی کی۔ رَمَاهُ بِمُهْجِرَات: اس نے اس پر رسواکن باتوں کا الزام لگایا۔ المَهْجُور (مفع): سونے والے یا بیمار کی ہذیان، بکواس، متروک الاستعمال لفظ وغیرہ۔ کہا جاتا ہے:

**الغلط المشهور لا الصحيح المهجور:**

**مَهْجُور** غلط لفظ جو لوگوں میں مشہور ہو جائے یا غلط العام ہے۔

٢۔ هَجَرَ ـ هَجْرًا و هُجُورًا البعيرَ: اونٹ کو پاؤں باندھنے کی رسی سے باندھنا۔ الهَاجِرِيّ: معمار۔ الهِجْر: مہار۔ الهَجِر: تھکاوٹ کی وجہ سے بمشکل چلنے والا۔ الهَجِرَة: بہت موٹی عورت۔ الهِجَار: اونٹ کے پاؤں باندھنے کی رسی، تانت، طوق، تاج۔ الهَجِير جمع هُجُر: رسی سے بندھا ہوا اونٹ۔ الهِجِّيرَاء: عادت۔ الهِجِّير و الهِجِّيرَة:

هَـذرَمَ: بک بک کرنا، بکنا، بچے کی طرح بولنا، بیہودہ بکنا، مہمل بکنا، بچوں کی طرح باتیں کرنا، فضول باتیں کرنا، یاوہ گوئی کرنا، بے تکے پن سے کہنا۔

هذف: هَذَفَ -هُذُوفًا: جلدی کرنا۔ رَجُلٌ هَذِفٌ و هَذَّافٌ و مُهْذِفٌ: جلدی کرنے والا تیز وچست۔

هذل: ۱۔ أَهْذَلَ: کہاجاتا ہے: أَهْـذَبَ فی مشیـه و أَهْـذَلَ: وہ تیز چلا۔ الهَـاذِلِ: رات کا درمیان۔ الهُذْلُول جمع هَذَالِيل: ہلکا پھلکا آدمی، یا تیر یا بھیڑیا۔ لمبا سخت بدن کا گھوڑا، چھوٹا ٹیلہ، پانی کی چھوٹی ندی، باریک ریت، آفت، رات کا شروع یا بقیہ، پتلا بادل۔

۲۔ الهُذْلُوغ: موٹے ہونٹ والا۔ الهُذْلُوغة: بدشکل۔

۳۔ هَذْلَمَ: تیز چلنا، چھوٹے چھوٹے قدموں سے چلنا۔

⊙ هُذْلُول جمع هَذَالِيل: بلندی، ارتفاع، پہاڑی، ندی، چھوٹا چشمہ۔ خـط هـذلـولی: شکل ہذلولی، قطعء ہذلولی (hyperbola)۔

هذم: ۱۔ هَذَمَ -هَذْمًا الشیءَ: کوجلدی کاٹنا۔ ـــ الرجُلُ: جلدی جلدی کھانا، صفت هَاذِمٌ۔ الهُذَام: بہادر، کاٹنے والی تلوار۔ سنانٌ هُذَامٌ: تیز بھالا۔ شفرةٌ هُذَمَة و هُذَامَةٌ: جلدی کاٹنے والا چاقو، پھل (تلوار وغیرہ کا) یا بلیڈ۔ سِكّين هَذُومٌ: جلدی کاٹنے والی چھری۔ المِهْذَم من السیوف: کاٹنے والی تلوار۔

۲۔ هَذْمَلَ: چھوٹے چھوٹے قدموں سے تیز چلنا۔

هذو: هَذَا يَهْذُو هَذْوًا بالسیف: کوتلوار سے کاٹنا۔ ـــ فی الکلام: بیماری وغیرہ کی وجہ سے غیر معقول باتیں کرنا۔

هذی: هَذَى يَهْذِي هَذْيًا و هَذَيَانًا: بیماری وغیرہ کی وجہ سے غیر معقول باتیں کرنا، صفت: هَـاذٍ۔ اسم: الهُذَاء۔ هَاذَى مُهَاذَاةً: سے یا آپس میں بکواس کرنا۔ کہاجاتا ہے: قَعَدَ یهاذی أصحابه: وہ بیٹھا ہوا ان کے ساتھ غیر معقول باتیں کر رہا تھا۔ أَهْـذَى اِهْذَاءً اللحمَ: گوشت کو بہت گلانا۔ تَهَاذَى تَهَاذِيًا القومُ: گفتگو میں ہذیان کا استعمال کرنا۔ رَجُلٌ هَذَّاءٌ و هَذَّاءَةٌ: بہت بکواسی۔

⊙ هَذَى -هَذْيًا و هَذَيَانًا: غیر معقول باتیں کرنا، بہکی بہکی باتیں کرنا، ہذیان بکنا، حواس باختہ ہونا، ہذیانی ہونا۔ هُذَاء: غیر معقول باتیں، ہذیان، ہذیان بکنا۔ هَذَيَان: بے معنی شور، بکواس یا بڑبڑ، بکواس، بے سروپا باتیں، ہذیان بکنا، احمقانہ باتیں، ہذیان، پراگندہ دماغی بے وقوفی، حماقت، احمقانہ حرکت، پاگل پن، جنون، دیوانگی، خبط، حد درجہ جوش، دھن، من بسا خیال، وہم، خیال باطل، فریب نظر۔ هَـاذٍ: ہذیانی، ہذیان میں مبتلا، بدحواس، دیوانہ۔

هرّ: ۱۔ هَرَّ -هَرًّا و هَرِيرًا الشیءَ: کوناپسند کرنا، کہا جاتا ہے: فُلانٌ هَرَّهُ الناسُ: لوگ فلاں شخص کو دیکھنا اوراس سے معاملہ کرنا ناپسند کرتے ہیں۔ ـــ فی وجه السائل: سائل کے سامنے تیوری پر بل ڈالنا۔ ـــ ت القوسُ: کمان سے آواز نکلنا۔ ـــ هَرًّا الشوكُ: کانٹے کا خشک اور سخت ہونا۔ ـــ هَرِيرًا الكلبُ: کتے کا ہلکی آواز میں بھونکنا۔ البَرْدُ الكلبَ: سردی کا کتے کو بھونکانا۔ الكلبُ الضیفَ: کتے کا مہمان پر بھونکنا۔ ـــ هَرًّا: بدخلق ہونا۔ هَارَّ مُهَارَّةً: کے سامنے تیوری چڑھانا، منہ بگاڑنا۔ اَهَرَّ الكلبَ: کتے کو بھونکانا۔ اسی سے مثال ہے: شَرٌّ اَهَرَّ ذاناب: بڑے شر نے کتے کو بھونکایا۔ ـــ بالغنم: بکریوں کو پانی پر بلانا یا گھاٹ پر لے جانا۔ الهَارُّ (فا): دانت نکالنے والا کتا۔ الهِـرّ: ناپسندیدگی، نفرت، کراہت، اونٹ کے ہانکنے یا پانی پر بلانے کی آواز۔ ـــ جمع هِرَرَة مادہ هِرَّة جمع هِرَرٌ (ح): بلا۔ بعض کا کہنا ہے کہ ہرّ کا اطلاق نر و مادہ دونوں پر ہوتا ہے۔ مونث پر ہاء داخل کرتے ہیں۔ مادہ کی تصغیر هُرَیْرَہ ہے۔ لایعرف هِـرًّا من بِرّ: اسے دوست دشمن کی تمیز نہیں۔ الهُرُّ (ح): شیر، بہت دودھ اور پانی۔ الهَرّ (مص): اونٹوں کو ڈانٹنے کی ایک قسم۔ اجد فی وجهه هِرَّةً و هَرِيرَةً: میں اس کے چہرہ میں کراہیت پاتا ہوں۔ الهَـرَّار: مبالغہ کا صیغہ۔ کتا (دانت نکالنے والا)، هَـلَكَ مـن لاهَـرَّار لـه: وہ شخص ہلاک ہوا جس کے دشمنوں کو اس سے دور رکھنے والا کوئی نہ ہو۔ الهَـرَّارَانِ (فلك): دوستارے النسر الواقع اور قلب العقرب۔ دسمبر اور جنوری۔ الهَـرِيـر (مص): کتے کی آواز (نباح سے کم)، غراہٹ۔ کہاجاتا ہے: أدبـر غـریـرہ و اقبل هریرُہ: یہ ضرب المثل اس شخص کے لئے ہے جو بوڑھا اور بدخلق ہو۔

۲۔ هَرَّ -هَرًّا بسلحه: لید کرنا، پاخانہ کرنا۔ الدواءُ سَلْحَهُ: دواء کا دست لانا، پاخانہ آور ہونا۔ ـــ هَرًّا و هُرَارًا سَلْحُهُ: دستوں سے مرجانا۔ ـــ تِ الابلُ: اونٹوں کا ھرار کی بیماری میں مبتلا ہونا۔ الهُرار: اونٹ کی بیماری اسہال۔ الهَـرُور: زمین پر گرے ہوئے انگور۔ المَهْرُور (مفع): هُرار (اسہال) کی بیماری میں مبتلا۔

۳۔ هَـرْهَـرَ هَرْهَـرَةً الضأنُ: بھیڑ کا آواز نکالنا۔ الرجُلُ: بے فائدہ ہنسنا۔ ـــ الشیءَ: کو ہلانا۔ بـالغنم او الابل: بکریوں یا اونٹوں کو پانی پر بلانا، گھاٹ پر لیجانا۔ ـــ علی فلان: پر زیادتی کرنا، تعدی کرنا۔ ـــ و تَهَرْهَرَت الریحُ: ہوا کا سائیں سائیں کرنا۔ الهَرْهَرَة (مص): جنگ میں اونٹوں کی آوازوں کی نقل، بھیڑوں کی آواز۔ هَـرْهَـرَةُ الأسد: شیر کی دھاڑ کی گونج۔ الهُرَاهِر جمع هَرَاهِر (ح): شیر، بہت پانی اور دودھ۔ الهُرْهَار: بہت پانی اور دودھ۔ (ح): شیر، بے ہودہ ہنسنے والا۔ الهُرْهُور: بہت پانی اور دودھ، آواز دینے والا جاری پانی، ایک قسم کی کشتی۔ الهِـرهِـیر (ح): ایک قسم کی مچھلی۔ (ح): ایک خبیث قسم کا سانپ۔

۴۔ الهِرهِر: بوڑھی بکری۔ الهُرْهُرَة: انگور کی بیل کی جڑ میں گرے ہوئے انگور۔ الهَـرهَـار: دبلا گوشت۔ الهُرهُور: گرے ہوئے انگور، بوڑھی بکری۔

⊙ هَرَّ -هَرِيرًا: غرانا، ریں ریں کرنا، جھینکنا۔ هِرّ جمع هِرَرَة: بلا، بلی، جوان بلا، جوان بلی۔ هِرَّة جمع هِرَر: بلی۔ هَرِير: غرانا، غراہٹ، بھونکنا، جھینکنا، ریں ریں، ریں ریں کرنا، پھنکارنا۔ هُرَيْرَة: بلی کا بچہ۔

هرأ: ۱۔ هَرَأَ -هَرْأً يَهْرَأُ هَرْءًا فی منطقه: فحش اور بیہودہ کلام کرنا۔ أَهْـرَأَ إِهْـرَاءً الكلامَ و فی الكلام: بہت بے ہودہ کلام کرنا۔ الهُرَاء: بے ہودہ کلام، بے ترتیب گفتگو۔ ـــ و الهُرَّأُ: بہت بولنے والا، بیہودہ بکنے والا۔ امرأةٌ هُرَاءَةٌ و هُرَّاةٌ: بہت بولنے والی، بیہودہ گو عورت۔

۲۔ هَرَأَ يَهْرَأُ هَرْءًا و هَرَاءَةً البردُ فلانًا: سردی کا کسی کو قریب بہلاکت کر دینا، یا ہلاک کر دینا۔ ـــ تِ الریحُ: ہوا کی سردی کا شدید ہونا۔ ـــ اللحمَ: گوشت کو بہت پکانا۔ هَرِئَ هَرْءًا و هُرَاءً و هُرُوءًا اللحمُ: گوشت کا بہت پکا ہوا ہونا۔ هُرِئَ ت المواشیُ: مویشیوں کا گرمی یا سردی سے مرنا۔ صفت: مَهْرُوءَة۔ هَرَأَ تَهْرِئَةً البردُ الماشیةَ: سردی کا مویشی کو نڈھال کر دینا۔ ـــ اللحمَ: گوشت کو اس قدر گلانا کہ ہڈی چھوڑ دے۔ أَهْـرَأَ إِهْـرَاءً البـردُ: کو ہلاک کرنے یا ہلاکت کے قریب پہنچانے والی سردی پڑنا۔ ـــ فلانٌ فلانًا: کو قتل کرنا۔ ـــ اللحمَ: گوشت کو بہت گلانا۔ تَهَرَّأَت الماشیةُ: مویشی کا سردی سے نڈھال ہونا۔ کہاجاتا ہے: هَرَّأَ البردُ الماشیةَ فتَهَرَّأَت: سردی نے مویشی کو نڈھال کر دیا تو وہ نڈھال ہوگیا۔ ـــ اللحمُ: گوشت کا گل کر بکھرنا۔ تَهَرَّأَ الثوبُ: کپڑے کا ٹکڑے ٹکڑے ہونا اور بوسیدہ ہونا۔ الهُراء: درخت خرما کا پودا۔ الهَرِئُ: پوری طرح گلا ہوا گوشت۔ الهَرِيئَة: هرئ کا مونث: سخت سردی کا

وقت۔ کہاجاتا ہے ھذہ قرّۃٌ لہا ھَرِینۃ: یہ ایسی سردی ہے جس سے مویشیوں اور انسانوں کو نقصان پہنچتا ہے اور موت واقع ہوتی ہے۔ اَلمُھْرَأ (مفع): پکاہوا گوشت۔

۞ ھَرَأَ۔ ھَرْأً ہ: کو چیرنا، پھاڑنا، چاک کرنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا، پرخچے اڑانا، (لباس) کو خستہ کر دینا۔۔۔ ہ: پر بہت اثر کرنا، کو نقصان پہنچانا، تھکا دینا، کو تکلیف پہنچانا۔۔۔ ہ (کھال۔ جلد) میں سوزش پیدا کرنا، (ہوا کا) سخت تکلیف دہ حد تک سرد ہونا۔ ھَرَّأَ ہ: گوشت کو بہت زیادہ پکانا۔ أَھْرَأَ بمعنی ھَرَّأَ۔ تَھَرَّأَ: گوشت کا بہت پک جانا، چرنا، پھٹنا، ٹکڑے ٹکڑے ہونا، پرخچے اڑنا۔ اِنْھَرَأَ: پھٹنا، چرنا، ٹکڑے ٹکڑے ہونا، ستیاناس ہو جانا، بوسیدہ ہونا، پھٹا پرانا ہونا، فرسودہ ہونا۔ ھُرَاء: بچوں کی سی باتیں، بک بک، ناکارہ گفتگو۔ مُھْتَرِیٔ: بہت پکا ہوا، ابالنے میں ٹکڑے ٹکڑے ہونے والا گوشت، پھٹا ہوا، چرا ہوا، ٹکڑے ٹکڑے ہوا ہوا، بوسیدہ، فرسودہ، پھٹا پرانا۔

هرب: ۱۔ ھَرَبَ۔ ھَرَبًا و ھُرُوبًا و مَھْرَبًا و ھَرَبَانًا: فرار ہونا، بھاگ جانا۔ فی مشیہ: تیز چلنا۔ فی الارض: دور تک جانا۔۔۔ فی الأمر: کام میں سخت مشغول ہونا۔ ھَرِبَ۔ ھَرَبًا الرجلُ: بوڑھا ہونا۔ ھَرَّبَ ہُ: کو بھگا دینا۔۔۔ الاشیاءَ الممنوعۃَ: ممنوعہ چیزیں ایک ملک سے دوسرے ملک میں سمگل کرنا۔ اسم۔ التھریب: غیر قانونی درآمد برآمد، سمگلنگ (smuggling)۔ أَھْرَبَ الرجلُ: گھبرا کر یا بغیر گھبراہٹ کے بھاگنے کی کوشش کرنا، دور تک جانا۔۔۔ فلانٌ فلانًا: فلاں کا فلاں کو بھاگنے پر مجبور کرنا۔۔۔ ت الریحُ: ہوا کا مٹی اڑانا۔۔۔ الرجلُ: کسی کام میں مشغول ہونا۔ تَھَارَبُوا: ایک دوسرے کے ساتھ مل کر بھاگنا۔ الھَارِب فا: کہاجاتا ہے مالہٗ ھاربٌ ولا قارِبٌ: نہ کوئی اس سے بھاگنے والا ہے نہ قریب آنے والا ہے۔ یعنی وہ کچھ بھی نہیں۔ یا نہ تو پانی سے نکلنے والا ہے اور نہ پانی لینے آنے والا۔ مراد اس کے پاس کچھ نہیں۔ ھارِبُ الماءِ عند الزرّاعین: پانی کی نالی جو نہر سے کھیتوں کو سیراب کرتی ہے۔ المَھْرَب (مص): بھاگ کر جانے کی جگہ۔ کہاجاتا ہے بفلانٍ لنا مَھْرَبٌ: ہم سختی پر فلاں شخص کے پاس بھاگ کر چلے جاتے ہیں۔

۲۔ الھَرْبَذَۃ: آہستہ چال۔ الھَرَابِذَۃ: واحد ھِربِذ (فارسی): ہندوؤں کے بڑے لوگ یا ان کے پنڈت، آتش پرستوں کی آگ کے خادم۔

۳۔ الھُرْبُع جمع ھَرَابِع: چست و چالاک چور یا بھیڑیا۔

۞ ھَرَبَ۔ ھَرَبًا و ھُرُوبًا و مَھْرَبًا و ھَرَبَانًا إلی: کو بھاگنا، فرار ہونا۔۔۔ من: سے بچ نکلنا۔۔۔ مع: کے ساتھ بھاگ جانا، نکل جانا۔ ھَرَبَ (فوجی یا بحری نوکری) چھوڑ کر بھاگ جانا۔ ھَرَّبَ ہُ: کو فرار ہونے میں مدد دینا، کو فرار ہونے پر مجبور کرنا، کو بھگا دینا، فرار کرا دینا، (قیدی) کو آزاد کرنا، چھڑانا۔۔۔ ہ: (قرق کیا ہوا مال یا ضبط شدہ مال) کو چھڑانا۔ ھَرَّبَ: ناجائز تجارت میں مشغول ہونا، ناجائز تجارت کرنا، غیر قانونی درآمد یا برآمد کرنا، سمگل کرنا، سمگلنگ کرنا۔ تَھَرَّبَ من: سے بچ نکلنا، سے گریز کرنا، بچنا، (فرض و محصول وغیرہ) سے پہلوتہی کرنا، کنی کترانا، گریز کرنا، بچنا، ادھر ادھر ہٹنا، بچ نکلنا، کو ٹال جانا، پی جانا۔ ھَرَب: فرار، نجات، چھٹکارا، (فوجی نوکری) چھوڑ کر بھاگ جانا، روپوشی، عاشق کے ساتھ فرار۔ ھُرُوب: فرار۔ ھَرْبَان: مفرور، بھاگا ہوا، بھاگ جانے والا، بھاگتا ہوا، پناہ گیر، پناہ گزین، مہاجر۔ ھَرَّاب: بزدل۔ مَھْرَب جمع مَھَارِب: (جائے) پناہ، کنج عزلت، کمین گاہ، جائے امن فرار، بھاگ جانا۔ لا مَھْرَبَ منہ: جس سے گریز ممکن نہ ہو، جس سے مفر نہ ہو، ناگزیر، مجبوری (کی بات)۔ تَھْرِیب: ناجائز تجارت، سمگلنگ، غیر قانونی درآمد و برآمد، ممنوع تجارت۔ ھَارِب: بھگوڑا، بھاگنے والا، مفرور، بھاگتا ہوا، پناہ گیر، پناہ گزین، فرار ہو جانے والا۔ مُھَرِّب: ناجائز کاروبار کرنے والا، سمگلر (غیر قانونی درآمد برامد کنندہ)۔ مُھَرَّب جمع مُھَرَّبات: ناجائز طور پر درآمد یا برآمد کیا ہوا مال، سمگل شدہ مال، ممنوع مال۔

هرت: ھَرَتَ۔ ھَرْتًا ہُ بالرمح: کو نیزہ مارنا۔۔۔ الثوبَ: کپڑا پھاڑنا۔۔۔ عِرضَ فلان: کی عزت خراب کرنا۔۔۔ اللحمَ: گوشت کو بہت گلانا۔ ھَرِتَ۔ ھَرَتًا الشیءُ: وسیع اور کشادہ ہونا۔ ھَرَّتَ تَھْرِیتًا الشیءَ: کو وسیع اور کشادہ کرنا۔ کہاجاتا ہے ھَرَّتَ شدقَہٗ: اس نے اپنی باچھیں چوڑی کیں، اس نے منہ کھولا۔ أَھْرَتَ اللحمَ: گوشت کو بہت گلانا۔ الھَرِت و الھَرَّات و الھَرُوت (ح): شیر۔ الھَرِیت: وسیع، چوڑی باچھوں والا۔ (ح): شیر: راز فاش کرنے والا، بدزبان۔ الأَھْرَت: چوڑی باچھوں والا۔ کہاجاتا ہے اسدٌ أَھْرَتُ و أُسُودٌ ھُرْتٌ: چوڑی باچھوں والا شیر، چوڑی باچھوں والے شیر۔ المُتَھَارِت: چوڑی باچھوں والا، بکواسی۔ المَھْرُوت (مفع): شیر۔ کلابٌ مُھَرَّتَۃُ الاشداق: چوڑی باچھوں والے کتے۔ أسدٌ مُنْھَرِتُ الشدق: چوڑی باچھوں والا شیر۔ کہاجاتا ہے ھو مَھْرُوت الفم جمع مَھَارِیت: وہ چوڑی باچھوں والا ہے۔

هرث: ۱۔ الھِرْث: بوسیدہ کپڑا۔

۲۔ الھُرْثُم و الھُرَاثِم (ح): شیر۔ الھُرْثُمَۃ: کتے کے نتھنوں کے درمیان کی سیاہی۔ (ح): شیر۔

هرج: ۱۔ ھَرَجَ۔ ھَرْجًا الناسُ: لوگوں کا فتنہ و فساد میں پڑنا۔۔۔ فی الحدیث: بے جوڑ اور بہت گفتگو کرنا۔۔۔ الفرسُ: گھوڑے کا تیز دوڑنا۔ ھَرِجَ۔ ھَرَجًا الرجلُ: گرمی یا چلنے سے سانس چڑھنا۔ ھَرَّجَ النبیذُ فلانًا: نبیذ کا کسی کو مست کرنا۔ عام لوگ کہتے ہیں ھَرَّجَ فی الحدیث: گفتگو میں مزاح کرنا، ہنسانے والی باتیں کرنا، ایسے شخص کو مُھَرِّج کہاجاتا ہے۔۔۔ بالسبع: درندہ کو چلا کر ڈانٹنا۔ تَھَارَجَ القومُ: ایک دوسرے پر حملہ آور ہونا۔ اِنْھَرَجَ فلانٌ من النبیذ: نبیذ سے مست ہونا۔ اِسْتَھْرَجَ لہٗ الرأیُ: کی رائے کا مضبوط اور وسیع ہونا۔ الھَرْج (مص): فتنہ و فساد۔ الھِرْج: احمق، ہر کمزور چیز۔ الھِرْجَۃ جمع ھِرَج: ھَرَج کا اسم نوع، نرم کمان۔ الھَرَّاج: مبالغہ کا صیغہ۔ فرسٌ ھَرَّاجٌ: بہت دوڑنے والا گھوڑا۔ الھَرَّاجَۃ: ھَرَّاج کا مونث، بے جوڑ اور بہت باتیں کرنے والی جماعت۔ فرسٌ مُھْرَجٌ و مِھْرَاجٌ: بہت دوڑنے والا گھوڑا۔

۲۔ ھَرَجَ۔ ھَرْجًا الباب: دروازہ کو کھلا چھوڑ دینا۔

۳۔ الھِرْجَاب و الھِرْجَبُ جمع ھَرَاجِیب: لمبا انسان وغیرہ۔

۴۔ الھَرْجَع: لمبا اور لنگڑا۔

۵۔ ھَرْجَلَ: لڑکھڑاتے ہوئے چلنا، لمبے لمبے قدم ڈالنا۔ الھَرَاجِیل: لمبے لوگ موٹے اونٹ۔ الھُرْجُل جمع ھَرَاجِل: لمبے لمبے ڈگ بھرنے والا۔

۞ ھَرَجَ۔ ھَرْجًا: برانگیختہ ہونا، بھڑکنا، مشتعل ہونا، جوش میں آنا، ہیجان میں آنا، ہل جل، افراتفری یا ہنگامہ میں پڑنا، بے کل اور بے قرار ہونا۔ ھَرَّجَ ہُ: کو مست و مخمور کرنا، کے حواس مختل کر دینا، کو بہکا ہوا کر دینا، کو گھبرا دینا، چکرا دینا، کے ذہن یا شعور پر گھٹا کا چھا جانا، کہر کا چھا جانا، کے ذہن یا شعور کو دھندلا کر دینا۔۔۔ فی (گفتگو میں) مذاق کرنا، دل لگی کرنا، فقرے کسنا۔ ھَرْج: برانگیختگی، ہیجان، گڑبڑ، کھلبلی، شورش، ہلچل، افراتفری، ہنگامہ، انتشار، پراگندگی، ابتری، بدنظمی، شور، فتنہ فساد، بے ترتیبی گڑبڑ، الجھن۔ ھَرْجٌ و مَرْجٌ:

افراتفری، پراگندگی، الجھن، ہل جل، کھلبلی، ہنگامہ، پریشانی، اضطراب، ابتری، سخت بدنظمی، خلل، اختلال۔مُہَرِّج: مسخرا، بھانڈ، نقال۔هَرْجَلَة: بدنظمی، ابتری، گڈمڈ، الجھن، افراتفری، پراگندگی۔

هرد: ۱۔هَرَدَ۔هَرْدًا هٗ: کو پھاڑنا، چیرنا۔ الشیءَ: پر قادر ہونا، کوخراب کرنے کیلئے پھاڑنا۔۔۔۔ اللحمَ: گوشت کو اس قدر گلانا کہ وہ بکھر جائے۔۔۔۔ عِرضَهُ: کی آبروریزی کرنا۔هرِدَ۔هرَدًا اللحمُ: گوشت کا پک کر ریزہ ریزہ ہونا۔هَــرَّدَ: زرد رنگ کا کپڑا (لباس) پہننا۔ اللحمَ: گوشت کو اس قدر گلانا کہ وہ بکھر جائے۔الهِرد: نکما آدمی۔الهُرْد (ن): زعفران، سرخ مٹی، ایک قسم کی جڑیں جن سے کپڑے زرد رنگے جاتے ہیں۔الهَرْد (مص): فتنہ وفساد۔

الهِردِیّ و الهِرْدَاء (ن): ایک پودا۔الهُرْدِیّ: هُرد سے رنگا ہوا۔رَجُلٌ أهْرَدُ الشدق: چوڑی باچھوں والا امرد۔الهَرِيد: خراب ہوکر پھٹا ہوا۔

المَهْرُود: زرد رنگ کا لباس جو هُرد سے رنگا گیا ہو۔

۲۔کہا جاتا ہے هَرَادَ الشیءَ يُهَرِيدُهُ هِرادةً: اراد الشیء یریده ارادةً کے معنی میں ہے۔کوحاصل کرنا چاہنا

۳۔الهِرْد (ح): شترمرغ۔

۴۔هَرْدَبَ هَرْدَبَةً: ست دوڑنا۔الهَرْدَبَّة: بڑھیا، بزدل، بڑے پیٹ والا۔

۵۔هَرْدَجَ الرجُلُ: تیز چلنا۔

(ع) هَرْدَبُشت (هَرْدَبِشت): بے معنی باتیں، مہمل خیالات، لغویات، نکمی چیز، ردّی چیز، الابلا، کوڑا کرکٹ، خس وخاشاک، آخور، پرانا یا ناکارہ سامان۔

هرز: هَرَزَ۔هَرْزًا هُ: کوزور سے چھونا۔۔۔ هٗ: کو لکڑی سے مارنا۔هَرِزَ۔هَرَزًا و هُرُوزًا: ہلاک ہوجانا، مرجانا۔تَهَرْوَزَ من الجوع: بھوک سے ہلاک ہونا۔

هرس: ۱۔هَرَسَ۔هَرْسًا الشیءَ: کوخوب کوٹنا۔۔۔ الطعامَ: کھانا بہت کھانا۔هَرِسَ۔هَرَسًا: پیٹو ہونا، چھپاکر کھانا۔الهِرْس (ح): بلی، بلا۔الهَرِس م هَرِسَة (ح): بلا (ح): بڑا خونخوار شیر، پرانا کپڑا۔

هَرَاسَةُ القومِ: قوم کی عزت اور ان کا سخت حملہ۔کہا جاتا ہے لبنی فلان هَرَاسة: فلاں قبیلہ والوں کی بڑی دھاک ہے، جس کی وجہ سے وہ دشمن کو کچل ڈالتے ہیں۔الهُرَاس (ح): بڑا خونخوار شیر۔الهَرَّاس: صیغہ مبالغہ، بڑا خونخوار شیر، ہریسہ پکانے والا، ہریسہ بیچنے والا۔الهَرِيس: خوب اچھی طرح کوٹا ہوا۔۔۔ والهَرِيسَة (ط): ایک قسم کا کھانا جو گوشت اور گندم کو کوٹ کر بنایا جاتا ہے۔الأهْرَس: سخت وزنی۔(ح) بڑا خونخوار شیر۔رجُلٌ مِهْرَسٌ: پیٹو۔المِهْرَاس جمع مَهَارِيس: ہاون، اوکھلی، بہت کھانے والا اونٹ، بھاری جسم کا اونٹ، رات کو چلنے میں نڈر۔

۲۔مَكانٌ هَرِسٌ م هَرِسَة: جگہ جہاں بڑے بڑے کانٹے دار درخت اُگے ہوئے ہوں۔الهَرَاس: واحد هَرَاسَة: بڑے بڑے کانٹوں والے درخت۔

(ع) هَرَسَ۔هَرْسًا ه: کو پیسنا، کچلنا، ابال کر کچلنا، کا گودا نکالنا، کو نچوڑنا، زخمی کرنا۔ (گوشت) کو پیس کر نرم کرنا۔هَرِيسة: آٹے پگھلے ہوئے مکھن اور چینی سے بنائی ہوئی مٹھائی۔هَرَّاس جمع هَرَّاسات: سٹیم رولر، steam roller جس سے سڑکیں بنائی جاتی ہیں۔

آلةٌ هَرَّاسة: سٹیم رولر۔مِهْرَاس جمع مَهَارِيس: ہاون، کونڈی، کھرل۔

هرش: ۱۔هَرِشَ۔هَرَشًا الدهرُ: زمانہ کا سخت ہونا۔هَرِشَ۔هَرَشًا: بدخلق ہونا۔هَرَّشَ بين الكلاب: کتے لڑانا۔۔۔ بين الناس: لوگوں میں فساد ڈالنا۔

هَارَشَ مُهَارَشَةً و هِرَاشًا بعض الكلاب على بعضها: کتوں کو ایک دوسرے کے خلاف بھڑکانا۔۔۔ فلانٌ فلانًا: ایک دوسرے پر حملہ کرنا، ایک دوسرے سے جھگڑنا۔تَهَارَشَ و اهْتَرَشَ تِ الكلابُ: کتوں کا ایک دوسرے پر حملہ کرنا۔الهَرِش: اکھڑ، ظالم۔الهِرَاش (مص): جھگڑا، لڑائی۔المُهَارِش: فا: فرسٌ مُهارِشُ العنان: مطیع گھوڑا۔

۲۔تَهَرَّشَ الغيمُ: بادل کا کھل جانا۔

۳۔هَرْشَفَ و اهْرَشَفَ تِ الهرشَفَّةُ: دوات کی صوف کا سوکھ جانا۔تَهَرْشَفَ الماءَ: پانی کو تھوڑا تھوڑا کر کے پینا۔الهِرْشَفّ: بہت بوڑھی۔۔۔ من الرجال: دبلا بوڑھا، بہت پینے والا۔الهَرْشَفَّة: بہت بوڑھی عورت، بوڑھی اونٹنی، دوات کا سوکھا ہوا صوف۔

(ع) هَرَّشَ بين: کے درمیان نااتفاقی کا بیج بونا۔هَارَشَ ہ: کے ساتھ جھگڑنا، بحث کرنا، تکرار کرنا، کے ساتھ جی بہلانا، کھیلنا، کلول کرنا، مذاق کرنا، دل لگی کرنا، کو چھیڑنا، سے چھیڑخانی کرنا۔هَرْش: نوچنا، کھرچنا، چھیلنا، ناخن مارنا، پنجہ مارنا، گھسنا، فرسودگی، گھسان، رگڑ، (اوزان، مشینوں کی) ٹوٹ پھوٹ کی منہائی۔

هِرَاش: جھگڑا، لڑائی۔مَهْرُوش: مارمار کر گرایا ہوا، صورت بگاڑا ہوا، تھکایا ہوا۔

هرص: هَرِصَ۔هَرَصًا: خشک کھجلی والا ہونا۔هَرَّصَ الرجُلُ: گرمی سے خشک خارش کی وجہ سے کے بدن میں آگ سی لگنا۔الهَرَص (ح): کیڑے، خشک خارش۔

الهَرِيصَة: کھڑے پانی کا تالاب۔

هرض: هَرَضَ۔هَرْضًا الثوبَ: کپڑا پھاڑنا۔هَرِضَ۔هَرَضًا: خشک کھجلی والا ہونا۔هَرَّضَ: گرمی سے کھجلی لگنا۔

هرط: ۱۔هَرَطَ۔هَرْطًا عِرضَ فلان و في عِرضه: کی آبروریزی کرنا۔۔۔ في الكلام: بے جوڑ اور بیہودہ گفتگو کرنا۔تَهَارَطَا: ایک دوسرے کو گالی دینا۔

۲۔هَرِطَ۔هَرَطًا: بیماری یا خوف سے گوشت کا ڈھیلا پڑنا۔الهَرْط (مص) جمع أهْرَاط و هُرُوط: بہت دبلا گوشت، متمول آدمی، دبلی بوڑھی بھیڑ۔ناقةٌ هِرْطٌ: بوڑھی اونٹنی۔الهِرْطَة جمع هِرَط: دبلی بوڑھی بھیڑ، بیوقوف، بزدل کمزور۔الهَيْرَط: نرم۔

۳۔الهَرْطَقة عند النصارى: (نصاریٰ کے نزدیک) دین میں بدعت، اس کی طرف نسبت کی صورت میں هرطوقی۔اس سے فعل بنا کر کہا جاتا ہے هَرْطَقَهُ فَهَرْطَقَ و تَهَرْطَقَ: اس نے اسے بدعتی بنایا تو وہ بدعتی ہوگیا۔(یونانی لفظ)

۴۔الهُرْطُمان: واحد هُرْطُمانة (ز): ایک قسم کا غلہ۔گیہوں اور جو کی درمیانی قسم۔

(ع) هَرْطَقَ: کافر ہونا، بدعتی ہونا۔هَرْطَقَة: کفر، بدعت۔هَرْطُوقِي جمع هَرَاطِقَة: کافر، بدعتی۔هَرَاطِقِي: کافر، بدعتی۔هُرْطُمان: ایک قسم کی جئی۔

هرع: ۱۔هَرِعَ۔هَرَعًا اليه: اضطراب وعجلت میں کی طرف جانا۔هَرِعَ۔هَرَعًا الدمُ: خون کا تیزی سے بہنا۔۔۔ الرجُلُ: تیز رفتار یا جلد رونے والا ہونا۔

هُرِعَ الرجُلُ: چلنے میں جلدی کرنا۔هَرَّعَ القومُ الرماحَ: نیزوں کو سیدھا کر کے چلنا۔هُرِّعَ الرجُلُ: چلنے میں جلدی کرنا۔أهْرَعَ الرجُلُ: جلدی کرنا۔۔۔ القومُ رماحَهم: نیزے سیدھے کر کے چلنا۔أُهْرِعَ الرجُلُ: کم عقل ہونا، جلدی دوڑنا یا جانا۔صفت مُهْرَع: (کہا جاتا ہے اقبل الشيخ يُهْرَعُ: بوڑھا پریشان دوڑتا آیا) غصہ، کمزوری، خوف یا ٹھنڈ سے کانپنا، لرزنا۔تَهَرَّعَ اليه: کی طرف جلدی کرنا۔۔۔ ت الرماحُ: نیزوں کا سیدھا ہونا۔اِهْتَرَعَ العودَ: لکڑی توڑنا۔اُسْتُهْرِعَ ت الابلُ: اونٹوں کا حوض کی طرف دوڑنا۔الهَرِع: جلدی بہنے والا آنسو۔رجُلٌ هَرِعٌ م هَرِعَة: جلد رونے والا، تیز رفتار آدمی۔

الهَرَع (مص): پریشانی کا چلنا، تیز ہانکنا۔الهُرَاع: پریشانی اور جلدی میں چلنا، تیز ہانکنا۔الهَرِيعَة: چھوٹی شاخوں والا پودا۔المُهْرَع (مفع): حریص، لالچی۔

المُهْرُوعُ: دیوانہ، محنت ومشقت سے درماندہ۔

۲۔الهَرُعَة و الهَرَعَة (ح): جوں کی طرح کا ایک کیڑا، چھوٹی جوں یا بڑی جوں۔

۳۔الهَيْرَعُ: بزدل، کمزور، بہت گھبرانے والا، بےوقوف، متلون مزاج عورت۔رِيحٌ هَيْرَعٌ: تیز چلنے والی ہوا۔الهَيْرَعَة: چرواہے کی بانسری۔اسے يراعة بھی کہتے ہیں۔رِيحٌ هَيْرَعَةٌ: تیز چلنے والی ہوا۔

○ هَرَعَ -هَرَعًا و هُرِعَ يُهْرَعُ هَرَعًا الی: کی طرف یا پاس جلدی جانا، تیزی سے جانا۔هُرِعَ و أُهْرِعَ: جلدی جانا، تیزی سے جانا۔هَرَعٌ: دوڑ، جھپٹ، جلدی، پھرتی، تیزی، عجلت، جلد بازی، کھلبلی، بےتابی۔هُرَاعٌ: کھلبلی، بےتابی، جلد بازی، عجلت، تیزی، پھرتی، جلدی۔

هرف: هَرَفَ -هَرْفًا بفلان: کسی سے متعجب ہو کر اس کی بہت تعریف کرنا، بغیر جانے ہوئے تعریف کرنا۔لا تهرف بما لا تعرف: جس کو نہ جانو اس کی تعریف نہ کرو۔— تْهُ الريحُ: کو ہوا کا ہلکا پانا۔— السبعُ: درندہ کا آواز دینا جاری رکھنا۔

۲۔هَرَّفَ تَهْرِيفًا النخلةُ: درخت خرما کا وقت سے پہلے پھل دینا۔— القومُ الی الصلٰوۃ: نماز کی طرف جلدی کرنا۔أَهْرَفَتِ النخلةُ: درخت خرما کا وقت سے پہلے پھل دینا۔— الرجلُ: مالدار ہونا۔

○ هَرَفَ -هَرْفًا ب: کی بہت تعریف کرنا، بےجا تعریف کی بھرمار کرنا۔

هرق: ۱۔هَرَقَ -هَرْقًا الماءَ: پانی گرانا۔هَرَّقَ الماءَ: پانی گرانا (تشدید کثرت کیلئے)۔کہا جاتا ہے: هَرِّقْ علی جمرك: اپنے غصہ کے انگارے پر پانی ڈالو یعنی غصہ ٹھنڈا کرو۔هَرَاقَ يُهَرِيقُ هِرَاقَةً الماءَ: پانی گرانا، ڈالنا۔اس کی اصل اراقهُ يريقه اراقة ہے۔ہمزہ ہاء میں بدل گئی ہے۔هَرَاقَة کی اصل هَرْيَقَةٌ ہے۔دحرجہ کے وزن پر۔اس بنا پر ہاء مضارع میں مفتوح آتی ہے۔چنانچہ يُهَرِيقُهُ کہا جاتا ہے۔جیسے يُدَحرجه میں دال مفتوح ہوتی ہے۔امر کا صیغہ هَرِقْ ہے جو اصل میں هَرْيِقْ ہے۔دَحْرِج کے وزن پر۔تثنیہ میں هَرِيقَا اور جمع میں هَرِيقُوا کہا جاتا ہے۔کہا جاتا ہے: کہا جاتا ہے: هَرِيقُوا عليكم اوّلَ الليل: وہ تمہارے پاس رات کے شروع میں اترے۔کبھی ہاء اور ہمزہ کو متحد کر دیا جاتا ہے اور کہا جاتا ہے: أَهْرَاقَهُ يُهْرِيقُهُ إِهْرَاقَةً: اسی سے اسم الفاعل مُهْرِيق اور اسم المفعول مُهْرَاق و مُهَرَاق آتا ہے۔أَهْرَقَ الماءَ: پانی گرانا، ڈالنا۔تَهَارَقُوا: ایک دوسرے پر پانی گرانا، ڈالنا۔اِهْرَوْرَقَ اهْرِيرَاقًا الدمعُ والمطرُ: آنسو اور بارش کا بہنا۔المُهْرَق جمع مَهَارِق: أَهْرَقَ کا اسم مفعول۔المُهْرُقَان و المَهْرُقَان و المُهْرَقَان: سمندر۔سمندر کا ساحل جہاں پانی آکر سمٹ گیا ہو اور کوڑیاں چھوڑ گیا ہو۔مطرٌ مُهْرَوْرِقٌ: زور سے برسنے والی بارش۔

۲۔الهِرق: پرانا کپڑا۔المُهْرَق جمع مَهَارِق: صحیفہ۔سفید ریشم کا کپڑا، جس کو گوند سے چکنا کر کے لکھنے کا کام لیا جاتا ہے۔چٹیل بیابان، کپڑے یا کاغذ چکنے کرنے کا آلہ۔

۳۔هِرْقِل و هِرَقْل: چھلنی۔

○ هَرَقَ -هَرْقًا ه: کو بہانا، گرانا، ٹپکانا، پھینکنا، چھلکانا۔أَهْرَقَ ه: کو قربان کرنا، کو بہانا، گرانا، ٹپکانا، پھینکنا، چھلکانا۔مُهْرَاق: گرایا ہوا، چھلکایا ہوا، گرایا ہوا۔مَهْرُقَان و مُهْرَقَان و مُهْرُقَان: ساحل، سمندر۔اِهْرَاق: گرانا، بہانا، ٹپکانا۔اِهْرَاقُ الدِمَاءِ: قتل وغارت گری، خونریزی۔مُهْرَق: گرایا ہوا، بہایا ہوا، ٹپکایا ہوا۔جمع مَهَارِق: چرم، چرمی کاغذ، مومی کاغذ۔هِرَقْل و هِرْقِل: هرقل (بازنطینی شہنشاہ) یونانی اسم ہرکولیس جس میں بلا کی طاقت تھی۔

هرك: هَرْكَلَ هَرْكَلَةً: مٹک کر چلنا۔الهَرْكَلَة: ناز و انداز کی چال۔— والهُرْكُلَة والهِرْكَلَة و الهِرْكَوْلَة والهِرْكِيل: خوش اندام ورفتار یا موٹے سرین کی عورت۔جملٌ او رجلٌ هُرَاكِل: موٹا جسیم اونٹ یا آدمی۔الهَرَاكِلَة، مفرد هِرْكَل: بڑی بڑی مچھلیاں۔(ح): آبی کتے۔موٹے سرین والے آبی جانور، سمندری لہروں کی جمع ہونے کی جگہ۔

هرل: الهَرَل: پہلے خاوند کا بیٹا۔

هرم: ۱۔هَرِمَ -هَرَمًا و مَهْرَمًا و مَهْرَمَةً: بہت بوڑھا اور کمزور ہونا۔صفت هَرِم جمع هَرِمُون و هَرْمَى و هَرِمَة جمع هَرِمَات و هَرَمَى۔هَرَّمَهُ الدهرُ: کو زمانہ کا بوڑھا کرنا۔— فلانًا: کی تعظیم کرنا۔کہا جاتا ہے: جاء فلان يُهَرِّمُ علينا الامرَ او الخبرَ: فلاں شخص نے آکر معاملہ یا خبر کو بڑھا دیا اور اس کی قدر و قیمت سے بڑھ کر بیان کیا۔— اللحمَ: گوشت کو چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں میں کاٹنا۔أَهْرَمَهُ الدهرُ: کو زمانہ کا بوڑھا کرنا کمزور کرنا۔تَهَارَمَ الرجلُ: بوڑھا ہونے کا بہانہ کرنا۔اِسْتَهْرَمَهُ: کو بوڑھا سمجھنا، بوڑھا پانا۔الهَرْمُ واحد هَرْمَة (ن): ترشی لئے ہوئے ایک نمکین پودا۔کہا جاتا ہے: هو اذلّ من هَرْمَةٍ: وہ هرمة سے بھی زیادہ ذلیل ہے۔الهَرَم جمع أَهْرَام و هِرَام (ه): ایک مخروطی شکل کی عمارت جس کی کرسی خواہ مثلث ومربع شکل کی ہو خواہ کئی اضلاع کی۔ارتفاعُ الهرمِ: ہرم کی کرسی سے اس کی چوٹی کا بعد۔هَرَم منتظم: کثیر الاضلاع کرسی والا اہرم۔عامدُ الهرم المنتظم او علوُّه المائل: ہرم کی کرسی کے ایک ضلع سے اس کی چوٹی کا فاصلہ۔جذعُ الهرم یا هرم ناقص و هرم مخروط: مخروط ہرم، کٹے ہوئے سر والا اہرم۔الهَرِم: بہت بوڑھا۔قَدَحٌ هَرِمٌ: ٹوٹا ہوا پیالہ۔الهَرِمَة: هرم کا مؤنث۔(ح): شیرنی۔ابنُ هَرِمَةَ: بڑھاپے کی آخری اولاد۔الهَرِمِي: سوکھی لکڑی۔المَهْرَمَة (مص): انتہائی بڑھاپا۔المِهْرَمَة جمع مَهَارِم: لکڑی جس پر گوشت تمباکو وغیرہ کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کئے جاتے ہیں۔

۲۔الهُرْم: نفس، جان، سمجھ۔(کہا جاتا ہے: انك لا تدری بما يُولَعُ هُرْمُكَ: تو نہیں جانتا کہ تیرا نفس اور سمجھ کس چیز کی دیوانی ہے)، عمدہ رائے۔الهُرمان: سمجھ، عمدہ رائے۔الهُرُوم: بدخلق شریر عورت۔

۳۔هَرْمَزَ هَرْمَزَةً الرجلُ: کمینہ ہونا، خفیف سا چبانا۔ساتھی سے چھپائی ہوئی بات بیان کرنا۔اللقمةَ: لقمے کو چبا کر منہ میں پھرانا مگر نہ نگلنا۔— ت النارُ: آگ کا بجھنا۔

۴۔هَرْمَسَ هَرْمَسَةً وجهُهُ: تیوری چڑھانا۔الهَرْمَسَة (مص): لوگوں کا شوروغل۔الهُرَامِس: آدم خور شیر۔الهَرَامِسَة واحد هِرْمِس: علمائے نجوم (یونانی لفظ)۔الهِرْمَاس: آدم خور شیر۔(ح): چیتے کا بچہ۔الهِرْمُوس: مضبوط رائے والا، تجربہ کار، چالاک۔الهِرْمِيس: آدم خور شیر۔(ح): گینڈا۔

۵۔اِهْرَمَّعَ اِهْرِمَّاعًا الرجلُ: تیز چلنا، جلدی رو پڑنا، کہا جاتا ہے اِهْرَمَّعَتِ العينُ: آنکھ نے جلد آنسو بہائے۔— فی منطقه: بہت بولنا۔— اليه: کے سامنے بناوٹی رونا رونا۔الهِرْمِّع: جلد رو پڑنے والا، چال میں تیزی وسبکی۔

۶۔هَرْمَلَ هَرْمَلَةً: کے بال اکھیڑنا۔— الشعرَ: بال اکھیڑنا، کاٹنا اور اس طرح پشم اور پر اکھیڑنا، کاٹنا۔— عملَهُ: کا کام خراب کرنا۔— ت العجوزُ: بڑھاپے کی وجہ سے کمزور ہونا۔— الوبرُ: پشم (بال) گرنا۔الهِرْمِل: بوڑھی عورت، بوڑھی اونٹنی۔الهُرْمُول جمع هَرَامِيل: بال جو سر کے کناروں پر رہ جاتے ہیں۔نیز بالوں اور پشم کا وہ ٹکڑا جو سر کے کناروں پر رہ جائے۔

○ هَرِمَ - هَرَمًا و مَهْرَمًا و مَهْرَمَةً: بوڑھا اور سٹھیا ہوا ہو جانا، خستہ حال اور زار و نزار ہو جانا۔ هَرَّمَ ہ: کا قیمہ کرنا، کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ هَرَم: بڑھاپا، ضعف، پیری، درماندگی، خستہ حالی، کمزوری، کہن سالی، ضعیفی۔ هَرَم جمع اَهْرام و اَهْرامات: مخروطی مصری مینار۔ هَرَمِي: مخروطی مینار جیسا، مینار آسا، مخروطی۔ هَرِم: بوڑھا، ضعیف، کہن سال، نحیف، خستہ حال، عمر رسیدہ۔ هَرْمَسَ (چہرے کا) سنجیدہ ہونا، سخت ہونا، کڑا ہونا، اداس، دلگیر، ملول، افسردہ، سُونا یا بے رونق ہونا۔ هَرْمُون جمع هَرْمُونات: ہارمون (Harmone): ایک مادہ جو غدودوں سے نکل کر خون میں شامل ہوتا ہے اور تحریک اعضاء کا باعث بنتا ہے۔

هرن: هَرْنَفَ هَرْنَفَةً: کمزور ہنسی ہنسنا، مسکرانا۔ المُهَرْنِفَة: رونے میں کمزور آواز والی عورت۔

○ هَرْهَرَ ہ: کو حرکت دینا، ہلانا۔ علی: پر حملہ کرنا۔

هرو: ۱۔هَرَا يَهْرُو هَرْوًا و تَهَرَّى تَهَرِّيًا ہ: کو ڈنڈے سے مارنا۔ الهِرَاوَة جمع هَرَاوَى و هُرِيّ و هِرِيّ: موٹا ڈنڈا۔

۲۔هَرَاة: خراسان کے ایک شہر کا نام۔ نسبت کیلئے هَرَوِي: ہرات کا، ہرات کے متعلق۔ الهَرَّاء: ہرات شہر کے کپڑے بیچنے والا۔

۳۔هَرْوَلَ: تیز چلنا۔ هَرْوَلَة: تیز قدمی۔ مُهَرْوِل: تیز چلنے والا، تیز رفتار، جلدی میں۔

○ هَرَا - هَرْوًا ہ: کو بید سے مارنا، کو کوڑے لگانا، پیٹنا، چابک لگانا۔ هِرَاوَة جمع هَرَاوَى: لاٹھی، بید، چھوٹا ڈنڈا، سپاہی کا ڈنڈا، ڈنڈا۔

هری: هَرَى يَهْرِي هَرْيًا ہ: کو ڈنڈے سے مارنا۔ هَرَى الثوبَ: کپڑے کو بوسیدہ کرنا۔ اِهْتَرَى: کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔ هَرَّى تَهْرِيَةً الثوبَ: کپڑے کو زرد رنگنا۔ هَارَى مُهَارَاةً ہ: سے ٹھٹھا کرنا۔ الهِرَاء: کھجور کا پودا۔ الهُرْي جمع أَهْرَاء: غلہ جمع کرنے کا مکان (لاتینی لفظ)۔

○ هُرِي جمع أَهْرَاء: اناج کی کوٹھی۔ هَارٍ: لڑکھڑا کر چلنے والا، ڈانوا ڈول۔

هز: ۱۔هَزَّ - هَزًّا الشيءَ و بالشيء: کو ہلانا۔ من عِطْفِ فلان: کو کام کے لئے ابھارنا۔ به السيرُ: سیر کی وجہ سے جلدی چلنا۔ هَزِيزًا الابلَ: حدی سے اونٹوں کو نشاط میں لانا۔ الكوكبُ: ستارہ کا ٹوٹنا۔ هَزَّزَ تَهْزِيزًا ہ: کو حرکت دینا۔ تَهَزَّزَ: ہلنا، حرکت کرنا۔ اِهْتَزَّ: حرکت کرنا، ہلنا۔ ت الإبلُ: حدی خواں کی حدی سے اونٹوں کا جھومتے ہوئے چلنا۔ الماءُ في جريانه: پانی کا جاری ہونا۔ اليه قلبُهُ: خوش ہونا۔ کہا جاتا ہے هو يَهْتَزُّ للمعروف: وہ اچھے اعمال پر خوش ہوتا ہے۔ الكوكبُ في انقضاضه: ستارہ کا جلدی ٹوٹنا۔ ت الارضُ: زمین کا نباتات اگانا۔ النباتُ: پودوں کا لہلہانا اور دراز ہونا۔ الهَزَّة: جھٹکا، صدمہ، لرزہ، حرکت۔ امرأة هَزَّةٌ: شرارت میں چست اور خوش ہونے والی عورت۔ جمع نساءٌ هَزَّاتٌ۔ الهِزَّة: هزّ کا اسم نوع، ایک طرح کا ہلنا۔ اونٹوں کی ایک چال کی قسم۔ خوشی، چستی، خوش دلی کی فیاضی، ہانڈی کے ابلنے کی آواز، بادل کی گڑگڑاہٹ، گھن گرج کی گونج۔ الهَزَائِز: سختیاں (اس کا واحد نہیں آتا)۔ الهَزِيز (مص): بادل کی گڑگڑاہٹ، ہوا کی سائیں سائیں۔ المَهَزّ و المَهَزَّة: حرکت۔

۲۔هَزْهَزَ هَزْهَزَةً الشيءَ: کو ہلانا۔ ہ: کو مغلوب کرنا۔ تَهَزْهَزَ الشيءُ: ہلنا۔ اليه قلبي: پر دل کا خوشی سے اچھلنا۔ الهَزَاهِز: ہلا دینے والے فتنے۔ کہا جاتا ہے فلانٌ شَهِدَ الهَزَاهِزَ: فلاں شخص نے جنگیں اور سختیاں دیکھیں۔ ماءٌ هَزَاهِز: ہلتا ہوا صاف پانی۔ الهُزَاهِز: کثرت سے بہنے والا پانی۔ کہا جاتا ہے: ماءٌ هُزَاهِز: ہلتا ہوا صاف پانی۔ بعيرٌ هُزَاهِز: سخت آواز اونٹ۔ الهَزْهَاز: کثرت سے بہنے والا پانی۔ سيفٌ هَزْهَاز: صاف اور چمکتی ہوئی تلوار۔ الهُزْهُز: کثرت سے بہنے والا پانی۔ کہا جاتا ہے: ماءٌ هُزْهُزٌ: صاف ہلتا ہوا پانی۔ بئرٌ هُزْهُزٌ: بہت گہرا کنواں۔ عينٌ هُزْهُزٌ: بہت پانیوالا چشمہ۔ الهَزْهَزَة (مص): لوگوں کو ہلا ڈالنے والی آفتیں اور جنگیں۔ کہا جاتا ہے شَهِدَ فلانٌ الهَزْهَزَةَ: فلاں شخص نے ہلا دینے والی آفتیں اور جنگیں دیکھیں۔

○ هَزَّ - هَزًّا ہ/ب: کو ہلانا۔ ہ: نیزہ یا تلوار کو گھمانا، لہرانا، حرکت دینا۔ ہ: کو آگے پیچھے یا ادھر ادھر ہچکولے دینا، ہلانا، کو لرزانا۔ ہ: کو ہلانا، جھنجوڑنا، الٹ دینا، درہم برہم کرنا، جھلانا۔ هَزَّ كَتِفَيْهِ: کندھے اچکانا۔ هَزَّ رأسَهُ: سر کو آگے کو ہلانا، سر ہلانا۔ هَزَّ ذَيْلَهُ: دُم ہلانا۔ هَزَّزَ ہ: کو ہلانا، گھمانا، لہرانا، حرکت دینا۔ تَهَزَّزَ: متاثر ہونا، دھڑکنا، مشتعل ہونا، ہچکولے کھانا، الٹنا، اوندھا ہونا، زور سے ہلنا، جھنجوڑا جانا، صدمہ سے دوچار ہونا، بھڑکنا، جھومنا، ڈگمگانا، ڈولنا، لہرانا، مڑنا، تھرتھرانا، گونجنا، جھولنا، آگے پیچھے حرکت کرنا۔ اِهْتَزَّ بمعنی تَهَزَّزَ نیز اِهْتَزَّ: کانپنا، لرزنا، ہچکولے کھانا، جھٹکے کھانا، متحرک ہونا، تھرانا۔ ل: سے متاثر ہونا، سے بہت متاثر ہونا، سے دل پر اثر ہونا، (اونٹ پر سوار کا) ہچکولے کھانا۔ لانَهْتَزُّ له كثيرا: یہ بات ہمیں زیادہ متاثر نہیں کرے گی، امکان نہیں کہ یہ ہمیں پریشان کرے، یہ بمشکل ہمارے لئے دردِ سر پیدا کرے گی۔ اِهْتَزَّ فرحًا: خوشی سے کانپنا۔ اِهْتَزَّ اليه قلبُهُ: پر خوشی کے مارے پھولنا، پر خوشی میں آپے سے باہر ہونا۔ هَزَّة جمع هَزَّات: حرکت، ہل چل، کھلبلی، الٹ پلٹ کرنے کا عمل، گڑبڑ، شورش، افراتفری، ہنگامہ، بے کلی، بے قراری، جنبش، اشتعال، اضطراب، پریشانی، شورش، اینٹھن، کپکپی، تشنج، جھٹکا، دھوکا، ہچکولہ، دھچکا، ریل پیل، زبردست کوشش، حملہ، دباؤ، عزم، ہمت۔ (برقی) صدمہ، ارتعاش۔ اہتزازی حرکت، جھولنا، آگے پیچھے حرکت کرنا، تھرتھراہٹ، لرزہ، رعشہ، زلزلہ، لرزش۔ هَزَّة ارضية: زلزلہ، زلزلہ کا جھٹکا۔ هَزَّةُ السرور (الطرب، الفرح): پرمسرت یا پر انبساط جوش یا ہیجان، خوشی، سرور، سرمستی، ناقابل برداشت مسرت، وجد، جوش، کمال مسرت۔ هِزَّة: سرگرمی، خوش مزاجی، زندہ دلی، ولولہ، بشاشت، بہت خوشی۔ هَزَّاز: ہلنے والا، ہچکولے کھاتا ہوا، ہلتا ہوا، لڑھکتا ہوا، جھولتا ہوا، گھومتا ہوا، جنبش دینے والا آلہ۔ هَزِيز: (ہوا کی) سائیں سائیں، (گرج، گھن گرج کی) گڑگڑاہٹ۔ مَهَزَّة: جوش، تحریک، حرکت، اضطراب

هزأ: هَزَأَ يَهْزَأُ هَزْءًا ہ: کو توڑنا۔ الإبلَ: اونٹوں کو سردی سے مار ڈالنا۔ زيدٌ: مرنا۔ راحلتَهُ: اونٹنی کو حرکت دینا، حرکت میں لانا۔ هَزْءًا و هُزْءًا و هُزُوًّا و هُزُوءًا و مَهْزَأَةً بفلان و منه: سے مسخری کرنا۔ هَزِئَ - هَزْأً: مرنا۔ هَزْءًا و هُزْءًا و هُزُوًّا و هُزُوءًا و مَهْزَأَةً بفلان و منه: سے مسخری کرنا۔ أَهْزَأَ إِهْزَاءً: سخت سردی سے تکلیف پانا۔ إبلَهُ: اونٹوں کو سردی سے مارنا۔ ت به دابّتُهُ: کو جانور کا جلدی لیجانا۔ تَهَزَّأَ تَهَزُّؤًا و تَهَازَأَ تَهَازُؤًا و اسْتَهْزَأَ إِسْتِهْزَاءً: ٹھٹھا کرنا۔ الهَازِئُ فا: کہا جاتا ہے هذه مفازةٌ هازئةٌ بالركب و هَزَّاءَةٌ بهم: یہ بیابان دشوار گزار ہے (گویا کہ جب سواریوں کو مشقت اور کمزوری لاحق ہو جاتی ہے تو بیابان ان سے ٹھٹھا کر رہا ہوتا ہے)۔ غداةٌ هازئةٌ: سخت ٹھنڈی صبح۔ رجلٌ هُزْأَة: مرد جس پر ٹھٹھا کیا جائے۔ کہا جاتا ہے هو هُزْأَة بين الناس: لوگ اس پر ٹھٹھا کرتے ہیں۔ رجلٌ هُزَأَة: لوگوں سے ٹھٹھا کرنے والا۔

○ هَزَأَ و هَزِئَ - هَزْءًا و هُزْءًا و هُزُوءًا و

مَهْزَأَةً ب/من: پر ہنسنا، کا مذاق اڑانا، کی ہنسی اڑانا، پر فقرے کسنا، پر پھبتی کسنا، کو چھیڑنا، کا منہ چڑانا۔ تَهَزَّأَ و إِسْتَهْزَأَ ب/من/علی: کا مذاق اڑانا، پر ہنسنا، کی ہنسی اڑانا۔ هَزْءٌ و هُزْءٌ و هُزُءٌ: تضحیک، ہنسی، تمسخر، حقارت، توہین، تذلیل، مذاق، ہنسی اڑانا۔ هُزْئِيٌّ: مذاق اڑانے والا، تضحیک آمیز، نفرت آمیز۔ هُزْأَةٌ: اضحوکہ، ہدف استہزاء، نقل محفل، تمسخر کی چیز۔ هُزَأَةٌ: مذاق کرنے والا، طنز کرنے والا، نفرت کرنے والا، حقارت کرنے والا۔ مَهْزَأَة: استہزاء، تحقیر، مذاق، تمسخر، حقارت، نفرت، بیزاری، اہانت، توہین، تضحیک، طعنہ زنی، مذاق، مسخراپن، طعنہ، آوازہ، حقارت کا تبسم۔ باستهزاء: مذاق سے، تمسخر سے، حقارت سے۔ هَازِئ: مذاق اڑانے والا، چڑانے والا، طنز کرنے والا۔ مُسْتَهْزِئ: مذاق اڑانے والا، طنز کرنے والا، چڑانے والا۔

هزب: ۱۔ هَزْبَرَةُ: کو کاٹنا۔ الهِزْبَر جمع هَزَابِر: موٹا، مضبوط، قوی، بہت سخت۔ و الهِزْبَر و الهَزَابِر جمع هَزَابِر (ح): شیر۔

۲۔ هَزْبَلَ هَزْبَلَةً الرجُلُ: سخت مفلس ہونا۔ الهَزْبليل: تھوڑا۔

هزج: ۱۔ هَزِجَ ـهَزَجًا المغنّی فی غناءہ: گوئیے کا سُر و راگ سے گانا یا پڑھنا۔ بحر ہزج کے اشعار پڑھنا۔ هَزَّجَ: بمعنی هَزِجَ۔ ـ صوتَهُ: آواز برقرار رکھنا۔ أَهْزَجَ الشاعِرُ: بحر ہجز کے اشعار بنانا۔ تَهَزَّجَ الصوتُ: آواز کا پے در پے ہونا۔ ـــ ت القوسُ: کمان کا آواز نکالنا۔ ـ الرعدُ: بادل کا گرجنا۔ الهزج: (مص) گرج کی آواز، ایک سر والا ترانہ، سریلی آواز، ہر بحر دار کلام عروض کی ایک بحر کا نام۔ جس کا وزن مفاعیلن چار بار ہے۔ قدموں کا ہلکا پن اور سرعت۔ الهَزِج: ترانہ گانے والا۔ فرسٌ هَزِجٌ: ہلکے قدم ڈالنے والا گھوڑا، تیز قدم اٹھانے والا گھوڑا۔ الأُهْزُوجَة جمع أَهَازِيج: گیت۔

۲۔ الهزيج من الليل: رات کا ایک پہر۔

○ هَزِجَ ـهَزَجا: گانا۔ هَزَج: عروض کی ایک بحر کا نام۔ أُهْزُوجة جمع أهازيج: گیت۔

هزر: ۱۔ هَزَرَ ـهَزْرًا هُ بالعصا: کی لاٹھی سے خوب پٹائی کرنا۔ ـ الشيءَ: کو زور سے چھونا۔ ـــ فلانًا: کو جلا وطن کرنا۔ صفت مفعولی مَهْزُور و هَزِير۔ ـــ به الأرضَ: کو زمین پر پچھاڑنا۔ ـــ البائعُ: چیز مہنگی بیچنا، گراں کرنا، قیمت چڑھانا۔ الهِزْر: سخت، فریب خوردہ، بے وقوف۔ الهَزْرَة: کامل سستی۔ ـــ والهَزَرَة جمع هَزَرَات: نرم زمین۔ کہا جاتا ہے: رجُلٌ ذُو هَزَرَات: ہر چیز میں نقصان اٹھانے والا۔ رجُلٌ مِهْزَرٌ: ہر چیز میں نقصان اٹھانے والا۔

۲۔ هَزَرَ ـهَزْرًا لفلان: کو بہت عطیہ دینا۔ ـ الرجُلُ: حاجت کیلئے جلدی کرنا۔

۳۔ هَزَرَ ـهَزْراً الرجُلُ: ہنسنا۔

۴۔ الهَزَار جمع هَزَارَات (ح): بلبل۔ ہزار دستان۔

۵۔ هَزْرَفَ فی عدوہ: تیز دوڑنا۔ الهِزْرَاف و الهُزَارِف و الهِزْرَوف: تیز رفتار شتر مرغ۔ الهِزْرَفي: بہت حرکت کرنے والا۔ الهُزْرُوف: تیز رفتار شتر مرغ، بڑے جسم کا۔

○ هَزَرَ ـهَزْراً: ہنسنا۔ هَزَّرَ: مذاق کرنا، دل لگی کرنا، فقرہ کسنا، طعن کرنا۔ هِزَار: مذاق، دل لگی۔

هزع: ۱۔ هَزَعَ ـهَزْعًا: جلدی کرنا، ہلنا، لرزنا، کانپنا۔ ـ الشيءَ: کو توڑنا۔ هَزَّعَ تَهْزِيعًا هُ: کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ تَهَزَّعَ الرجُلُ: جلدی کرنا۔ ـــ ت المرأة فی مشیتها: عورت کا ڈگمگانا۔ ـــ تِ الابلُ فی سیرها: اونٹوں کا ہلتے ہوئے چلنا۔ ـــ الرجُلُ: تیوری چڑھانا۔ إِنْهَزَعَ الشیءُ: ٹوٹنا۔ إِهْتَزَعَ: جلدی کرنا، ہلنا، لرزنا، کانپنا۔ ـــ السیفُ و نحُوُہ: تلوار وغیرہ کا ہلنا۔ الهَزَع: اضطراب، بے چینی، بے قراری۔ الهُزَع والهَزَّاع (ح): شکار کو بہت پھاڑنے والا شیر۔ الهَيْزَعَة: خوف، جنگ میں شور و غل، اضطراب، قلق۔ الهَزِيع: بے وقوف۔ المِهْزَع: درختوں کو توڑنے والا، کوٹنے کا آلہ، بہت جلدی کرنے والا۔ سیفٌ مُهْتَزِعٌ: اچھی طرح ہلنے والی تلوار۔ فرسٌ مُهْتَزِعٌ: تیز دوڑنے والا گھوڑا۔

۲۔ تَهَزَّعَ لَهُ: سے اپنے کو انجان بنانا۔ الهَزِيعُ من الليل جمع هُزُع: رات کا ایک حصہ، ایک تہائی یا ایک چوتھائی رات، یا رات کی ایک گھڑی۔

۳۔ الهِزَاع: اکیلا، منفرد۔ کہا جاتا ہے: ما فی الجعبة الاسهمٌ هِزَاعٌ: ترکش میں صرف ایک ہی تیر ہے۔ الأَهْزَعُ: ترکش کا آخری تیر، خواہ ناکارہ ہو یا کارآمد۔ کہا جاتا ہے: مالهُ أهزعُ (غیر منصرف): اس کے پاس کچھ نہیں۔ ما فی الدار أَهْزَعُ: گھر میں کوئی بھی نہیں۔ ما بقی فی سنام بعيرِكَ أَهْزَعُ: تمہارے اونٹ کے کوہان میں چربی باقی نہیں رہی۔

○ هَزَعَ ـهَزْعًا و تَهَزَّعَ: جلدی کرنا۔ هَزِيع: رات کا ایک حصہ، پہر۔

هزف: هَزَفَ ـهَزْفًا تْهُ الريحُ: ہوا کا کسی چیز کو اڑا لے جانا۔

هزق: هَزِقَ ـهَزَقًا: چست ہونا۔ ـــ و أَهْزَقَ فی الضحك: بہت ہنسنا۔ الهَزَق: چستی، رعد کی سخت آواز۔ الهَزِق: سخت گرج، سخت گھن گرج۔ ـــ من الرجال: بہت ہنسنے والا اوچھا آدمی۔ الهَزِقة من النساء: ایک جگہ ٹک کر نہ بیٹھنے والی عورت۔ المِهْزَاق: چنچل عورت، بہت ہنسنے والی۔ رجُلٌ مِهْزَاق: بہت ہنسنے والا اوچھا آدمی۔

هزل: ۱۔ هَزَلَ ـهَزْلاً و هُزْلاً و هُزَالا: لاغر و کمزور ہونا۔ ـــ ت حالُ فلان: کا حال (یا حالت) پتلا (پتلی) ہونا (کہا جاتا ہے: لہ فضلٌ جزيلٌ و حالٌ هزيلٌ: وہ بہت فیض رساں ہے مگر حالت پتلی ہے)۔ ـــ ـهَزْلاً الدابَّةَ: جانور کو دبلا کرنا، کمزور کرنا۔ ـــ القومُ: لوگوں کے مویشیوں کا دبلا ہونا، دبلے مویشیوں والے ہونا۔ ـــ فلانٌ: کسی کا جانوروں کے مرنے سے محتاج و تنگ حال ہونا۔ هَزِلَ ـ و هُزِلَ هَزْلاً و هُزْلاً و هُزَالاً: دبلا اور کمزور ہونا۔ هَزَّلَ هُ: کو دبلا کرنا۔ أَهْزَلَ فلاناً: کو کمزور کرنا۔ أَهْزَلَ القومُ: لوگوں کا لاغر و دبلے جانوروں والا ہونا، اپنے جانوروں کو سختی و تنگی سے روکنا۔ الهُزَال (مص): دبلا پن، لاغری۔ الهَزِيل جمع هَزْلَى: لاغر، دبلا، پتلا۔ الهَزِيلَة جمع هَزَائِل و هَزْلَى: دبلا پن۔ المَهْزُول جمع مَهَازِيل: دبلے پن کا مریض۔ ارضٌ مَهْزُولَةٌ: نرم زمین۔

۲۔ هَزَلَ ـهَزْلاً فی كلامه: مذاق و ٹھٹھا کرنا، بکواس کرنا، ہذیان بکنا، بات میں سنجیدہ نہ ہونا۔ هَازَلَ مُهَازَلَةً: ٹھٹھا کرنا، بے ہودگی کرنا۔ ـــ فلانا: سے مزاح کرنا۔ أَهْزَلَ فلاناً: کو کھلاڑی پانا۔ الهُزَالة: ظرافت و خوش طبعی۔ کہا جاتا ہے: وقعت بينهما هُزَالَةٌ: دونوں نے ظرافت اور خوش طبعی کی۔ الهَزَّال و الهَزِيل: مسخرا بھانڈ۔ الهُزَّيلى: شعبدہ باز کا فعل۔

۳۔ الهَيْزَلَة: جھنڈا۔ کہا جاتا ہے: ساروا و فيهم هيزلَة: انہوں نے جھنڈا لے کر کوچ کیا۔

۴۔ هَزْلَجَ هَزْلَجَةً: جلدی کرنا۔ الهِزْلاج جمع هَزَالِج: تیز رفتار، سبک چال۔ (ح): بھیڑیا۔ الهَزْلَجة (مص): آوازوں کا اختلاط۔ (ملا جلا ہونا)۔ جلدی۔

○ هَزَلَ ـهَزْلاً و هُزْلاً و هَزِلَ ـهَزْلاً و هُزِل: لاغرو دبلا پتلا ہونا، کمزور ہونا، وزن کھونا۔ هَزَلَ ـهَزْلاً: مذاق کرنا، مذاقیہ یا غیر سنجیدہ باتیں کرنا۔ ـــ ہ: کو کمزور کرنا، دبلا پتلا کرنا، نحیف کر دینا۔ هَزَّلَ ہ: کو دبلا کرنا، لاغر کرنا، نحیف کرنا، کمزور کرنا، گھلانا۔ هَازَلَ هُ: سے مذاق کرنا، سے یونہی کچھ کہہ دینا۔ أَهْزَلَ هُ: کو لاغر کرنا، دبلا کرنا، کمزور کرنا، نحیف کرنا، گھلانا۔ إنْهَزَلَ

کمزور و لاغر ہونا۔ هَزَل: مذاق، مزاح، دل لگی، تفریح،
ہنسی مذاق۔ هَزْلِي: مضحکہ خیز، ہنسی کا، ظریفانہ، دلچسپ
عجیب، خوش طبع، تمسخرانہ، تفنن آمیز، مزاحیہ۔ روایة
هزليه یا هَزْلِيَة: طربیہ، بزمیہ تمثیل۔ هَزِل: مسخرا،
بھانڈ، ظریف، ہزل گو، خوش طبع، بذلہ سنج۔ هَزِيل:
کمزور، لاغر، دبلا پتلا۔ مَهْزَلَة جمع مَهْزَلات و
مَهَازِل: طربیہ تمثیل (comedy)، هَازِل: مذاق
کرنے والا، ہنسوڑ، دل لگی باز، مضحکہ خیز، ہنسانے والا،
خوش طبع، دلچسپ، مسخرا، بھانڈ، ہزل گو، بذلہ سنج۔
صُحُفٌ هَازِلَة: مزاحیہ رسالے۔ مَهْزُول: کمزور،
لاغر، دبلا پتلا، اترا ہوا (منه)، نحیف نزار۔

هزم: ۱۔ هَزَمَ ـ هَزْمًا العدوَّ: دشمن کو شکست دینا۔ ــ له
حقَّهٗ: کے حق کو ہضم کرنا، گم کرنا۔ ــ فُلانًا: کو قتل کرنا،
کو ایسی ضرب لگانا کہ سینہ میں گھس جائے اور ناف نکل
آئے۔ ــ الشیءَ: کو ہاتھ سے دبا کر گڑھا ڈالنا۔ ــ
البئرَ: کنواں کھودنا۔ ــ ت القوسُ: کمان کا آواز
دینا۔ ــ هُزُومًا اللیلُ: صبح کی سفیدی کا ظاہر ہونا۔
هُزِمَتْ علیه: سے ہمدردی کرنا۔ هَزَّمَ العدوَّ:
دشمن کو شکست فاش دینا۔ تَهَزَّمَ ت القربةُ: مشک کا
خشک ہو کر پھٹنا۔ ــ البناءُ: عمارت کا گرنا، ڈھے جانا۔
ــ ت القوسُ: کمان کا آواز دینا۔ اسی طرح لاٹھی
اور گرج کا آواز دینا۔ ــ تِ السحبُ بالماء: بادل
کا گرج کر بہت برسنا۔ اِنْهَزَمَ: شکست کھانا۔ ــ
الجیشُ: لشکر کا شکست کھانا۔ ــ ت العصاءُ: لاٹھی
کا آواز کے ساتھ پھٹنا، ٹوٹنا۔ اِهْتَزَمَ الشاةَ: بکری کو
ذبح کرنا۔ ــ تِ السحابةُ بالماء: بادل کا گرج کر
بہت برسنا۔ ــ الفرسُ: گھوڑے کے دوڑنے کی آواز
سنائی دینا۔ ــ الشیءَ: کو جلدی سے کرنے لگنا۔ اِسْتَهْزَمَ
الجیوشَ: فوجوں کو شکست دینا، ان کی شکست چاہنا،
کو شکست خوردہ پانا۔ الهازمة جمع هَوَازِم: مصیبت۔
الهَزْم (مص) جمع هُزُوم: پست زمین۔ پانی
سے خالی پتلا بادل۔ الهَزَم: کمان کی آواز۔ الهَزِمُ
من الخیل: مطیع گھوڑا۔ فرسٌ هَزِم و فرسٌ هَزِمُ
الصوت: گرج کے مشابہ آواز والا گھوڑا۔ غیثٌ
هَزِمٌ: دھواں دار بارش۔ قِدْرٌ هَزِمَةٌ: بہت ابلنے والی
ہانڈی۔ الهَزْمَة جمع هَزْم و هُزُوم و هَزَمَاتٌ:
اسم مرۃ، پست زمین، گڑھا جو ہاتھ کے دبانے سے
سینے یا سیب میں پیدا ہو جائے، سینہ کا گڑھا، ہنسلی کی
ہڈیوں کے درمیان کا گڑھا۔ هُزُومُ الجوف: پیٹ
میں کھانے اور پانی کی جگہ۔ الهَزُوم: آواز دینے والی
کمان۔ قوس هَزُوم بَيِّنَةُ الهزم: واضح آواز دینے
والی کمان۔ الهَزِيم: گرج کی آواز، گرج، سخت آواز
والا گھوڑا۔ جیشٌ هَزِيمٌ: شکست خوردہ لشکر۔ غیثٌ
هَزِيمٌ: نہ تھمنے والی بارش۔ الهَزِيمَة: شکست۔
هَزَائِم کا واحد یعنی بہت پانی والا کنواں۔ هَزِيمَةُ
الفرس: تیز دوڑنے پر گھوڑے کا پسینہ بہنا۔ الهَزِيمَى:
شکست۔ الهَيْزَم: بہت سخت۔ (ح) شیر۔ المُتَهَزِّم
(فا): گرج، رعد۔ قصبٌ مُتَهَزِّمٌ مُهَزَّمٌ: ٹوٹا اور
پھٹا ہوا نرکل۔ سقاء مُتَهَزِّمٌ و مُهَزَّمٌ: خشک ہونے
کی وجہ سے چٹخ ڈلی مشک۔

۲۔ المِهْزَام جمع مَهَازِيم: آگ ہلانے کی لکڑی،
چھڑی۔ لکڑی جس کے سرے پر آگ لگا کر بچے کھیلتے
ہیں۔

هَزَمَ ـ هَزْمًا ہ: کو بھگا دینا، کو ہرانا، شکست دینا، پر
غالب آنا، فتح پانا، کو بے کار کر دینا، کو بے اثر کر دینا، کو
غیر جانب دار بنا دینا، کو طرف داری سے باز رکھنا۔
اِنْهَزَمَ: شکست کھانا، ہار جانا، بھگایا جانا۔ هَزْم:
غالب آنا، فتح پانا، شکست دینا، شکست، ہار۔ هَزِيم:
گرج کی آواز، بادل کی گرج، گڑگڑاہٹ، گڑگڑانا،
رعد، کڑک، گھڑگھڑاہٹ، فرار ہونے والا، بھاگا ہوا،
مفرور بھگوڑا، بھاگتا ہوا۔ هَزِيمَة جمع هَزَائِم:
شکست، ہار۔ رُوحُ الهَزِيمَة: شکست پسندی، شکست
خوردگی، احساس کمتری و کمزوری۔ اِنْهِزَام: شکست
سے دوچار ہونا، شکست، محرومی، ناکامی، مایوسی، غیر
منظم فرار۔ اِنْهِزَامِي جمع انهزامیون: شکست
خوردہ، ذہنیت کا مالک، شکست مان لینے والا، قوم کو
شکست تسلیم کر لینے کی دعوت دینے والا۔ اِنْهِزَامِيَة:
ہزیمت پسندی، شکست خوردگی۔

هس: ۱۔ هَسَّ ـ هَسًّا الشیءَ: کو کوٹنا، توڑنا۔ ــ
هَسًّا: دل میں بات کرنا۔ ــ الکلامَ: بات چھپانا۔
الهَسِيس: پوشیدہ کلام، سرگوشی، ریزہ ریزہ شدہ۔ هَسِيسُ
الجنّ و هَسَاسُهَا: بیابان میں جنوں کی آواز، سرسراہٹ۔
۲۔ هَسْهَسَ هَسْهَسَةً الدرعُ او الحلْی: زرہ یا زیور کا
جھنکارنا۔ ــ الحدیثَ: بات کو پوشیدہ رکھنا۔ ــ
الماءُ: پانی کا لگاتار بہنا۔ تَهَسْهَسَ الدرعُ او
الحلْی: زرہ یا زیور کا جھنکارنا۔ الهَسَاهِس: رات کو
چلنا۔ هَسَاهِسُ الناس: لوگوں کا پوشیدہ کلام۔
الهَسْهَسَة (مص): زرہ و زیور وغیرہ کی جھنکار،
پوشیدہ آواز والی چیز۔ الهَسْهَاس: غیر مفہوم کلام،
وسوسہ، دل کی بات، تمام رات بکریاں چرانے والا
چرواہا، کام کیلئے تمام رات جاگنے والا، قصائی۔

هَسَّ ـ هَسًّا: سرگوشی کرنا، زیر لب بولنا، کان میں کہنا۔
هَسّ: سرگوشی، کانا پھوسی، خود کلامی۔ هُسّ: خاموش
چپ۔ هَسِيس: سرگوشی، سرگوشی کی آواز۔ هِسْتُولُوجيا:
histology۔ هِستیریا و هیستیریا: اختناق
الرحم، اعصابی تناؤ، ہسٹیریا۔ هِسْتِيرِي: باؤ گولے کی
مریضہ، ہسٹیریائی، ہسٹیریا سے متاثر۔

هش: ۱۔ هَشَّ ـ هَشًّا ورقَ الشجرِ: لاٹھی سے درخت
کے پتے جھاڑنا۔ ــ هَشَاشَةً و هَشَاشًا: مسکرانا،
خوش ہونا، اچھے کام کے لئے مستعد ہونا، سرگرم ہونا،
(پر) مہربان ہونا۔ کہا جاتا ہے: هَشِشْتُ و هَشَشْتُ
بفلان و لفلان و أَهِشُّ و أَهَشُّ به و له میں
فلاں سے خوش ہوا۔ ــ هُشُوشَةً الخبزُ: روٹی کا
نرم ہونا۔ ــ الرجُلُ: سست و کمزور ہونا۔ ــ هَشَاشَةً
و هُشُوشًا العودُ: لکڑی کا جلد ٹوٹنے والا ہونا۔ ــ
الشیءُ: نرم اور ڈھیلا ہونا۔ صفت: هَشّ۔ هَشَّشَ
ہ: کو کمزور پانا، کو خوش کرنا۔ اِهْتَشَّ لکذا: پر خوش
ہونا، کا خواہش مند ہونا۔ ــ فلانٌ بی: فلاں شخص مجھ
سے خوش ہوا۔ اِسْتَهَشَّ ہ: کو ہلکا سمجھنا۔ الهَشّ
(مص): نرم، ڈھیلا۔ فلانٌ هَشُّ المکسرِ: فلاں
مہربان، نرم خو ہے۔
کہا جاتا ہے۔ فلانٌ هَشُّ الوجه: فلاں ہنس مکھ
ہے۔ فرسٌ هَشّ: بہت پسینہ والا گھوڑا۔ فرس هش
العنان: نرم لگام والا گھوڑا۔ انا به هَشٌّ بَشٌّ: میں اس
سے بہت خوش ہوں۔ خُبْزَةٌ هَشَّةٌ: نرم روٹی۔ خبزٌ
هَشَاش: نرم روٹی۔ قربةٌ هَشَاشَة: ٹپکنے والی
مشک۔ ناقة هَشُوش و شاةٌ هَشُوش: بہت دودھ
والی اونٹنی یا بکری۔ الهَشِيش: خشک گھاس، نرم مان
لینے والا، سوال کئے جانے پر خوش ہونے والا۔
۲۔ هَشْهَشَ الشیءَ: کو حرکت دینا۔ الهَشْهَاش: خوش
خلق، سخی۔

هَشَّ ـ هُشُوشَةً: (روٹی کا) خستہ ہونا۔ ــ هَشَاشًا
و هَشَاشَةً: خوش دل ہونا، خوش باش وضع قطع یا چال
ڈھال کا اظہار کرنا، مسکراہٹ کا اظہار کرنا۔ ــ ل/ب:
پر مسکرانا، یا کو پسند کرنا، سے شائستہ اور دلکش انداز سے
ملنا، کا مہربانی سے استقبال کرنا۔ ــ ل: پر یا کی وجہ سے
خوش ہونا، مسرور ہونا۔ ــ ـه: کھیاں وغیرہ اڑانا۔ ــ
ـه علی: مویشیوں کے لئے پتے جھاڑنا۔ هَشَّشَ
ہ: کا جی خوش کرنا، میں جان ڈالنا، کی ہمت بڑھانا، کا
حوصلہ بلند کرنا۔ هَشّ: نازک، کمزور، جلدی ٹوٹ
جانے والا، خستہ، بے لوچ، ریزہ ریزہ ہو جانے والا،
نرم، بھربھرا، تازہ اور نرم، خوش نشاط افزا، فرحت بخش،
چست و چالاک، تیز پھرتیلا، خوش طبع، زندہ دل، تیز

طرار، سرگرم جوشیلا، زوردار۔ هَشَاش: نرم، ریزہ ریزہ ہو جانے والا، بھربھرا، خستہ، جو بآسانی ریزہ ریزہ ہو جائے۔ هَشِیش: نرم۔ هَشَاشَة: خوش طبعی، شگفتہ مزاجی، خوشی، شادمانی، خوش مزاجی، زندہ دلی۔ هَاشّ: خستہ، خوش دل، خوش وخرم، زندہ دل، روشن چہرے والا، خوش، شاد، فرحت بخش، زندہ دل، روح پرور، خوش مزاج۔ هاش باش: خوش وخرم، مسرور۔ هُش: خاموش یا چپ!

هشر: هَشَرَ ـ هَشْراً الناقةَ: اونٹنی کا سب دودھ دوہنا۔ الهَشْر (مص): ہلکاپن، پتلاپن۔ الهَشْرَة: تکبر، غرور۔ شجرۃٌ هَشِرةٌ و هَشُور: وہ درخت جس کے پتے جلد گرجائیں۔ الهَیْشَر من الرجال: نرم، کمزور اور لمبا آدمی۔

هشل: هَشَلَ تَهْشِيلاً ت الناقةُ: اونٹنی کا تھوڑا دودھ اتارنا۔ عام لوگ کہتے ہیں هَشَلَهُ فَهَشَلَ: اُس نے اسے بھگادیا تو وہ بھاگ گیا۔ اُهْشِلَ الرجُلُ: مالک کی اجازت کے بغیر سواری کا جانور کسی کو دینا۔ اِهْتَشَلَ الفرسَ: گھوڑے پر مالک کی اجازت کے بغیر سوار ہونا۔ الهَشِیلَة: وہ سواری کا جانور جس پر مالک کی اجازت کے بغیر سوار ہوں۔۔۔ من الابل و غیرها: غصب کیا ہوا اونٹ وغیرہ۔ الهَیْشَلَة: عمر رسیدہ موٹی اونٹنی۔

هشم: هَشَمَ ـ هَشْماً الشیءَ: کو توڑنا۔ هَشَم الثرید لقومه: اپنی قوم کے لئے روٹی کو ریزہ ریزہ کر کے اور شوربے میں بھگو کر ثرید بنانا۔ صفت: هَاشِم۔ هَشَّمَ الشیءَ: کو بہت توڑنا۔۔۔ الناقةَ: اونٹنی کو دوہنا۔۔۔ فُلاناً: کا اکرام و تعظیم کرنا۔ تَهَشَّمَ الشیءُ: چیز کا ٹوٹنا۔۔۔ الشجرُ: درخت کا سوکھ کر ٹوٹنا۔۔۔ فلانٌ الشیءَ: چیز کو توڑنا۔۔۔ ت الارضُ: بارش رک جانے سے زمین کا خشک ہوجانا۔ الناقةَ: اونٹنی کو دوہنا۔۔۔ الابلُ: اونٹوں کا سست و کمزور ہونا۔۔۔ الرجُلَ: کی تعظیم و تکریم کرنا۔ زیداً: زید کو مہربان بنانا، رضامند کرنا۔۔۔ علی فلان: پر مہربان ہونا۔ کہا جاتا ہے تَهَشَّمَهُ لِلمعروف: سے بھلائی طلب کرنا۔ اِنْهَشَمَ الشیءُ: چیز کا ٹوٹنا۔۔۔ ت الابلُ: اونٹوں کا سست و کمزور ہونا۔ اِهْتَشَمَ الناقةَ: اونٹنی کو دوہنا۔ کہا جاتا ہے اِهْتَشَمْتُ نفسی له: میں نے بیدلی سے اس کے لئے کام کیا۔ الهَاشِمَة: ہاشم کا مؤنث۔ ہڈی توڑ ضرب۔ الهَشْم (مص) جمع هُشُوم: قحط زدہ زمین، پست زمین۔ الهَشِم: فیاض، سخی۔ الهُشَّم: دودھ کے ماہر دوہنے والے (اس کا مفرد هاشم ہے)، نرم پہاڑ۔ الهَشْمَة: هشم کا اسم مرۃ۔ الهَشْمة جمع هَشَمات (ح): پہاڑی بکری۔ الهَشَام: سخاوت۔ الهَشِیم: ٹوٹا ہوا، خشک، ٹوٹے ہوئے پودے، خشک گھاس، خشک درخت، نبتٌ هشیم: پہلے سال کی باقی ماندہ گھاس۔ کہا جاتا ہے: صارت الارض هشیما: زمین کے درخت اور گھاس خشک ہوگئے اور ٹوٹ گئے۔ کمزور جسم والا۔ کہا جاتا ہے رَجُلٌ هَشِیم: کمزور جسم والا آدمی۔ الهَشِیمَة: زمین جس کے درخت سوکھ گئے ہوں، خشک درخت۔ کَلأٌ هَیْشُوم: نرم و بھربھرا گھاس۔ ناقة مِهْشَام: جلد لاغر ہونے والی اونٹنی۔

⊙ هَشَمَ ـ هَشْماً و هَشَماً ہ: کو تباہ کرنا، کو پاش پاش کرنا، توڑ پھوڑ ڈالنا، کچل ڈالنا۔ تَهَشَّمَ و اِنْهَشَمَ: تباہ ہونا، پاش پاش ہو جانا، ٹوٹ پھوٹ جانا۔ هَشِیم: کمزور، جلدی ٹوٹ جانے والا، خشک ڈنٹھل، ڈنڈیاں، بھوسا، تنکا، پیال، بھوسی، چوکر۔ هاشمی: ہاشمی، ہاشمی قبیلہ کا۔ مُهَشَّم: تباہ شدہ (شہر)، کچلا ہوا، پسا ہوا۔

هشو: هَاشَى مُهَاشَاةً ہُ: سے مذاق کرنا، مزاح کرنا۔

هصّ: ۱ هَصَّ ـ هَصّاً الشیءَ: کو روند کر کچلنا، توڑنا، باریک کرنا، کو انگلیوں سے زور سے دبانا۔ صفت مفعولی: هَصِیص و مَهْصُوص۔ الهَصّ (مص): ہر سخت چیز۔ الهصیص: روندی ہوئی، کچلی ہوئی (چیز)۔

۲ هَصِصَ الرجُلُ: چمکیلی آنکھوں والا ہونا۔ الهَاصَّة: ہاتھی کی آنکھ۔ هصیصُ النار: آگ کی چمک۔

۳ هَصْهَصَ هَصْهَصَةً ہُ: کو ہاتھ سے دبانا۔ الهُصْهُص و الهُصَاهِص: مضبوط آدمی یا شیر۔

۴ الهَصْهَاص: چمکیلی آنکھوں والا۔ المُهَصْهِصَة: چوروں کا خاص طور پر رات کے وقت جاسوس۔

هصب: هَصَبَ ـ هَصْباً: بھاگنا، فرار ہونا۔

هصر: هَصَرَ ـ هَصْراً الشیءَ و بالشیءِ: چیز کو کھینچنا اور جھکانا۔۔۔ الغُصنَ و بالغُصنِ: شاخ کو جھکانا یا موڑ کر بغیر الگ کرنے کے توڑنا۔۔۔ الشیءَ: کو توڑنا، ہٹانا، قریب کرنا۔۔۔ قِرنَهُ: ہمسر کو دبانا۔۔۔ الاسدُ فریستَهُ: شیر کا اپنے شکار کو توڑنا، ادھیڑنا۔ تَهَصَّرت اَغصانُ الشجرة: درخت کی ٹہنیوں کا جھکنا، لٹکنا۔ اِنْهَصَرَ: جھکنا، کھنچا جانا، مڑنا، ٹوٹنا۔ اِهْتَصَرَ: جھکنا، کھینچا جانا، مڑنا، ٹوٹنا۔۔۔ الغصنَ: شاخ کو اپنی طرف کھینچنا، جھکانا۔۔۔ النخلةَ: کھجور کا خوشہ درست کرنا۔ الهَاصِر (ح): شیر۔ الهُصَر: شیر۔ رجُلٌ هُصَرٌ: ہمسر کو بہت دبانے والا۔ الهَصَر و الهَصُور و الهَصُوَر و الهُصَرَة و الهَصُورَة و الهَیْصَرُ و اهَصُور و الهُصَرَة و الهَصُورَة و الهَیْصَرُ والهَیْصار و الهَیْصُور و الهَصَّار و المِهْصَر و المِهْصَار و المِهْصیر و المُهْتَصِر (ح): شیر۔ الهَصْرَة و الهَصَرَة: گھونگا جو تعویذ کے طور پر پہنا جائے۔ الهَوَاصِر و الهَوَاصِیر: شکار کو پھاڑنے والے شیر، یہ عَصُور کی جمع ہے۔

⊙ هَصَرَ ـ هَصْراً ہ: (شاخ، ٹہنی) کو اپنی طرف کھینچنا، جھکانا۔ ہ: میں گڑھا، درز یا دراڑ ڈالنا، شگاف کرنا، کو ترقانا، توڑنا۔ هَصُور: شیر کا لقب۔

هصم: هَصَمَ ـ هَصْماً ہُ: کو توڑنا۔ نابٌ هَیْصَمٌ: ہر چیز کو توڑنے والا دانت۔

هصو: هَصَا یَهْصُو هَصْواً الرجُلُ: بوڑھا ہونا۔ هَاصَى مُهَاصَاةً ہُ: کی پیٹھ توڑنا۔ الاَهْصَاء: مضبوط لوگ۔

هضّ: هَضَّ ـ هَضّاً الشیءَ: کو توڑنا، باریک کرنا۔ صفت مفعولی هَضِیض و مَهْضُوض۔۔۔ ت الإبلُ: اونٹوں کا تیز چلنا۔۔۔ فلانٌ المشیَ: خوبصورت چال چلنا۔۔۔ فُلاناً: کو ترغیب دینا۔ هَضَّضَ: زمین پر زور سے پاؤں مارنا۔ اِنْهَضَّ الشیءُ: ٹوٹنا۔ اِهْتَضَّ الشیءَ: کو توڑنا۔ کہا جاتا ہے اِهْتَضَّ نفسَهُ لفلان: وہ فلاں کے سامنے تابعدار ہوگیا، اور بے دلی سے راضی ہوگیا۔ الهَضَض: شکستگی، ٹوٹ پھوٹ۔ الهَضَّاء: آدمیوں کی جماعت، گھوڑوں کا گلہ۔ الهَضَّاض: مبالغہ کا صیغہ۔ فَحْلٌ هَضَّاضٌ: جوانوں کی گردن توڑنے والا جوان۔

⊙ هَضَّ ـ هَضّاً: تیز چلنا، تیز تیز چلنا، آگے بڑھنا، ترقی کرنا۔

هضب: هَضَبَ ـ هَضَبَاتِ السماءُ: آسمان کا برسنا۔۔۔ ت السماءُ القومَ: بارش کا لوگوں کو بالکل بھگو دینا۔۔۔ القومُ فی الحدیث: زور زور سے باتیں کرنا۔ کہا جاتا ہے اهضبوا یا قوم: لوگو باتیں کرو، بولو۔ اَهْضَبَ القومُ: پہاڑوں کی چوٹیوں پر اترنا۔ اِسْتَهْضَبَ الجبلُ: پہاڑ کا زمین پر پھیلا ہوا ہونا۔ الهَضْبَة جمع هِضَب و هَضْب و هِضَاب و هَضَبَات و جج أهاضیب: زمین پر پھیلا ہوا پہاڑ، بلند پہاڑ، بلند زمین، بارش کی بوچھاڑ، رجُلٌ هَضْبَةٌ: باتونی آدمی۔ الهِضَب: بہت سخت، بہت پسینہ بہانے والا گھوڑا۔ غنمٌ هَضِبٌ: کم دودھ کی بکری۔ الاُهْضُوبَة جمع اَهَاضِیب من المطر: بارش کی بوچھاڑ۔ روضة مَهْضُوبَةٌ: بارش سے بھیگا ہوا سبزہ زار۔

۲۔هَضَبَ -هَضْبًا الرجُلُ: بے وقوف کی طرح چلنا۔
○ هَضَبَ -هَضْبًا: لفاظی والا ہونا، باتونی ہونا۔هَضْبَة جمع هِضَاب: پہاڑی، پہاڑ، بلندی، چڑھائی۔

هضج: هَضَجَ السوائمَ: مویشیوں کو اچھی طرح نہ چرانا۔صِبيانٌ هَضِيجٌ: چھوٹے بچے (اس کا مفرد نہیں آتا)۔

هضل: هَضَلَ -هَضْلاً بالشعر او بالكلام: شعر یا کلام بہت کہنا۔أَهْضَلَتِ السماءُ: بارش برسنا۔ـــ ت الدلوُ: ڈول کا کنویں کی دیوار سے ٹکرا کر پانی سے بھر جانا۔الهَضْل (مص): بہت۔الهَضْلاء: لمبے پستان والی عورت۔الهَضَّال: بدی خواہ۔الهَيْضَل: ہتھیار بند جماعت، بڑی فوج۔جملٌ هَيْضَل: موٹا، بڑا مبا اونٹ۔الهَيْضَلَة: ادھیڑ عمر کی عورت، ہتھیار بند جماعت، لوگوں کی آوازیں۔ـــ من النوق: موٹی لمبی اونٹنی، بوڑھی اونٹنی، زیادہ دودھ دینے والی اونٹنی۔

هضم: هَضَمَ -هَضْمًا ت المعدةُ الطعامَ: معدے کا خوراک کو ہضم کرنا۔ـــ الشيءَ: کو توڑنا۔ـــ فلانًا: پر ظلم کرنا، کو غصب کرنا۔اسم الهضيمة۔ ـــ هُ حقَّهُ: کے حق کو کم کرنا۔ـــ له من حقه شيئًا: کو اپنے حق میں سے کچھ بخوشی دینا۔ـــ لهُ من ماله: کو اپنے مال میں سے دینا۔ـــ على القوم: پر حملہ کرنا، کے پاس اچانک آنا۔کہا جاتا ہے: ما شعروا بنا حتى هَضَمْنا عليهم: انہیں پتہ نہیں چلا حتی کہ ہم اچانک ان کے پاس آدھمکے۔ماهضم عليه: وہ اس کے قریب نہیں آیا۔هَضِمَ -هَضَمًا: نازک و پتلی کمر والا ہونا۔صفت مذکر: أَهْضَمُ۔ صفت مؤنث: هَضْمَاء جمع هُضْم۔ کہا جاتا ہے: في كَشْحِهِ هَضَمٌ: وہ موٹا نہیں، یا کہ اس کی کمر پتلی ہے۔ـــ ت الخيلُ: گھوڑے کا چھریرے بدن والا ہونا۔تَهَضَّمَهُ: پر ظلم کرنا، کو لوٹ لینا، کو ذلیل و خوار کرنا، کو توڑنا۔ـــ لِلقوم: قوم کا مطیع ہونا۔کہا جاتا ہے: تَهَضَّمْتُ له نفسي: میں بے دلی سے اس سے راضی ہوا۔اِنْهَضَمَ الطعامُ: کھانا ہضم ہونا (کہا جاتا ہے: هذا طعامٌ سريع الانهضام: یہ جلد ہضم ہونے والا کھانا ہے)۔ـــ الشيءُ: مل جانا۔اِهْتَضَمَهُ: پر ظلم کرنا، کو لوٹ لینا، کا حق کم کرنا۔الهاضِم فا: شيءٌ هاضِم: نرم چیز۔الهاضِمة: هاضم کا مؤنث، قوت ہاضمہ۔الهاضُوم: ہاضم دواء، اپنا مال خرچ کرنے والا، (ح) شیر۔الهَضْم (مص): غذا کا جزو بدن ہونا۔ـــ و الهِضَم جمع أَهْضَام و هُضُوم: پست زمین، بطنِ وادی۔ـــ و الهَضَم

الهَضْمَة: ایک قسم کی دھونی۔الهَضَّام: مبالغہ کا صیغہ، غذا کو ہضم کرنے والی دواء۔الأَهْضَم م هَضْماء جمع هُضْم: موٹے دانتوں والا۔أَهْضَمُ الكَشحين: پتلا دبلا، نازک بدن۔الهَضُوم جمع هُضُم: کھانے ہضم کرنے میں ممد۔يدٌ هَضُوم: فیاض ہاتھ، سخی ہاتھ۔کہا جاتا ہے: فتيانٌ هُضُمٌ: مال خرچ کرنے والے نوجوان۔رجُلٌ هَضُومُ الشتاء: سردیوں میں مال خرچ کرنے والا۔الهَضِيم: ہضم کیا ہوا، حقوق میں ظلم کیا ہوا۔امرأةٌ هَضِيمٌ: پتلی کمر والی عورت۔بطنٌ هَضِيمٌ: خالی پیٹ، پتلا دبلا پیٹ۔قصبة هَضِيمٌ: بانسری۔الهَضِيمَة جمع هَضَائِم: میت کا کھانا، ظلم، غصب۔المَهْضُومَة: ایک مخلوط خوشبو۔قَصَبَةٌ مَهْضُومَةٌ و مُهَضَّمَةٌ: بانسری۔کہا جاتا ہے: رأيتُهُ مُتَهَضِّمًا: میں نے اس کو غم سے نڈھال چہرے والا دیکھا۔

○ هَضَمَ -هَضْمًا هُ: کھانا ہضم کرنا، تحلیل کرنا، پچانا (پیٹ کا)۔ـــ هُ: پر ظلم کرنا، کو خوفزدہ کرنا، پر ناجائز دست اندازی کرنا، کی ہتک کرنا، سے بے انصافی کرنا، کو برداشت کرنا، جھیلنا۔ـــ هُ: کو گوارہ کرنا، برداشت کرنا۔اِنْهَضَمَ: ہضم ہونا۔اِهْتَضَمَ هُ: پر ظلم کرنا، سے ناانصافی کرنا۔هَضْم: قوت ہضم، ہاضمہ، صبر۔هضم الجانب: برداشت، صبر، فرمانبرداری، اطاعت، بخشش، عفو و کرم۔سهل الهضم: بآسانی ہضم ہونے والا، ہلکا۔هَضْمِي: ہضم میں معاون، ہاضم، معاونِ ہضم، غذائی۔هَضُوم: قابل ہضم، قابل برداشت، موافق، خوشگوار، صحت بخش۔هَضِيم: ہضم شدہ، قابل ہضم، مظلوم، خوف زدہ، جس سے ناجائز دست اندازی کی گئی ہو، نازک، پتلا دبلا۔هَضِيمه: دست اندازی، تاخت، یورش، دست درازی، بے انصافی، ظلم، ظلم و ستم، جبر، تعدی جور و جفا۔انهضام: قوت ہضم، ہاضمہ، ہضم کی قابلیت۔مَهْضُوم: ہضم شدہ، قابل ہضم، مظلوم، خوف زدہ، ناجائز دست اندازی کیا ہوا۔

هضو: هَاضَى مُهَاضَاةً هُ: کو بے وقوف جاننا، حقیر جاننا۔الهَضَاة: گیسو (ح) گدھی۔الأَهْضَاء: لوگوں کی جماعتیں۔

هط: هَطْهَطَ الفرسُ: گھوڑے کا ہنہنانا۔ـــ الرجُلُ: تیز چلنا۔ـــ في العمل: کام میں تیزی کرنا۔الهَطاهِط (ح): گھوڑا۔

هطر: هَطَرَ -هَطْرًا الكلبَ: کتے کو لکڑی سے مارڈالنا یا مطلق مارنا (یعنی ضرب لگانا)۔تَهَطَّرَتِ البئرُ: کنویں کا ڈھینا۔ـــ الرجُلُ: ذلیل ہونا۔الهَطْرَة: اسم مرہ، امیر کے سامنے غریب کی بوقت سوال ذلت۔

۲۔تَهَطْرَسَ الرجُلُ: متکبرانہ چال چلنا۔

هطع: هَطَعَ -هَطْعًا و هُطُوعًا: ڈر سے جلدی جلدی آگے آگے چلنا، ایک ہی طرف ٹکٹکی لگائے ہوئے چلنا۔أَهْطَعَ في السير: ڈر سے جلدی جلدی چلنا۔ـــ البعيرُ: اونٹ کا گردن دراز کر کے جلدی چلنا۔اِسْتَهْطَعَ البعيرُ في سيره: اونٹ کا دوڑنا۔الهَطِيع: چوڑا راستہ۔ناقةٌ هُطُعَى: تیز رفتار اونٹنی۔المُهْطِع (فا): ذلت و عاجزی سے ایک طرف ٹکٹکی لگانے والا

○ أَهْطَعَ: چلتے ہوئے گردن باہر یا آگے کو نکالنا۔أَهْطَعَ في العدو: تیز دوڑنا۔

هطف: هَطَفَ -هَطْفًا الراعي: دودھ دوہنا (چرواہے کا)۔ـــ ت السماءُ: آسمان کا بارش برسانا۔الهَطِف: شدید بارش۔

هطل: ا۔هَطَلَ -هَطْلاً و هَطَلانًا و تَهْطالاً المطرُ: بارش کا موسلا دھار اور پیہم برسنا۔صفت هَاطِل مونث هَاطِلَة جمع هُطَّل۔ـــ الجريُ الفرسَ: دوڑ کا گھوڑے کا پسینہ نکالنا، بہانا۔ـــ ت العينُ بالدمع: آنکھ کا آنسو بہانا۔ـــ تِ الناقةُ: اونٹنی کا کمزور رفتار سے چلنا۔ـــ الرجُلُ: آدمی کا اپنی ضرورت کیلئے پیدل چل کر جانا۔تَهَطَّلَ المطرُ: موٹی موٹی بوندوں کی بارش کا پیہم برسنا۔تَهَاطَلَ القومُ على كذا: ایک دوسرے کے پیچھے آنا۔الهَاطِل (فا): گنجان کھیتی۔الهَطْل (مص): لگاتار ہلکی بارش، جھڑی، تھکن۔دِيمَةٌ هُطُلٌ: موٹی موٹی بوندوں کی جھڑی۔الهَطِل: بڑی بڑی بوندوں کی لگاتار بارش۔کہا جاتا ہے: مَطَرٌ هَطِل و سَحَاب هَطِل: بڑی بڑی بوندوں کی لگاتار بارش، بڑی بوندیں برسانے والا بادل۔الهَطَّال من المطر و السحاب: زور سے برسنے والی موسلا دھار بارش، بڑی بڑی بوندیں برسانے والا بادل۔دِيمَةٌ هَطْلاء: بڑی بڑی بوندوں والی بارش۔(سحابٌ أهطل: نہیں کہا جاتا۔جس طرح کہتے ہیں: فرس روعاء: (زیادہ حیرت انگیز گھوڑی) مگر گھوڑے کو فرس أروع نہیں کہتے اور جس طرح عورت کو امراة حَسَناء: (خوبصورت عورت) کہتے ہیں۔مگر اسی طرح مرد کو رجل احسن نہیں کہتے)۔ناقة هَطْلَى: آہستہ چلنے والی اونٹنی۔کہا جاتا ہے: مشت الظباءُ هَطْلَى: غزال آہستہ چلے۔إبلٌ هَطْلَى و هَطَلَى: بغیر شتربان کے آزاد چھوڑے ہوئے اونٹ۔

۲۔ الهِطْل: چور۔ (ح): بھیڑیا، احمق۔ الهَیْطَل جمع هَیَاطِل و هَیَاطِلَة (ح): لومڑی، نمازیوں کی ایک چھوٹی جماعت۔ مادراء النهر کا علاقہ، ترکوں یا ہندوستانیوں کی ایک جنس۔ الهَیْطَلة: پیتل یا تانبے کی دیگچی۔ (فارسی لفظ)

۳۔ هَطْلَسَ الشیءَ: تمام چیز لے لینا۔ تَهَطْلَسَ اللصُّ: چور کا حیلہ کرنا۔ ـــ المریضُ من عِلّته: مریض کا مرض میں افاقہ پانا۔ الهَطْلَس و الهُطْلَّس: راہزن چور۔ (ح): بھیڑیا، بڑا لشکر۔

هَطَلَ ـ هَطْلًا و هَطَلانًا و تَهْطالًا و تَهاطُل: (بارش کا) موسلا دھار برسنا، زور سے برسنا، بارش کا زوروں سے ہونا یا پڑنا۔ هِطْل: بھیڑیا۔ هُطُول الامطار: شدید بارش، موسلا دھار بارش، بوچھاڑ۔ هَیْطَل جمع هَیَاطِلَة و هَیَاطِل: لومڑ، دوباہ۔

هطو: هَطَا یَهْطُو هَطْوًا بکذا: کو پھینکنا۔ الهُطَی: پچھاڑ۔ کشتی لڑنا، سخت جدوجہد، سخت چوٹ۔

هعّ: هَعَّ ـ هَعًّا و هَعَّةً: قے کرنا۔

هفّ: هَفَّ ـ هَفًّا و هَفِیفًا تِ الریحُ: ہوا کا سائیں سائیں کر کے چلنا۔ ـــ الشیءُ: سبک اور چمکدار ہونا۔ ـــ الرجُلُ: تیز چلنا۔ عام لوگ کہتے ہیں: هَفَّتْ نَفسُهُ اِلی الشیءِ: اس کا دل کسی چیز کی طرف مائل ہوا۔ اِهْتَفَّ ت اُذُنُهُ: کان کا سائیں سائیں کرنا۔ ـــ السرابُ: سراب کا چمکنا۔ کہا جاتا ہے: هَفَّتْ هافَّةٌ من الناس: قحط سالی کی وجہ سے لوگوں کی جماعت آ گئی۔ الهِفُّ: ہلکا پھلکا آدمی (کہا جاتا ہے رجُلٌ هِف) خالی یا کم شہد کا چھتہ۔ ہر ہلکی کھوکھلی چیز، کھیتی جس کی کٹائی میں تاخیر ہونے کی وجہ سے اس کے دانے بکھر جائیں، چھوٹی چھوٹی مچھلیاں۔ واحد هِفَّة: پانی کے بڑے بڑے کالے کیڑے۔ سحابٌ هِفٌّ: پتلا پانی سے خالی بادل۔ شَهْدَةٌ هِفٌّ: بے شہد چھتہ یا کم شہد چھتہ۔ کہا جاتا ہے: مافی بیتك هُفّة ولا سُفّة: تمہارے گھر میں کھانے پینے کی کوئی چیز نہیں۔ الهَفّاف: چمکدار، چمکیلا، چمکنے والا۔ ـــ من الاَجنحة: پرواز میں ہلکا پرندہ۔ ـــ من القُمُص: پتلی شفاف قمیص۔ ـــ من الحُمُر: ہلکا، بے پروا گدھا۔ ـــ من الظلال: ٹھنڈا سایہ، گھنا سایہ۔ رجُلٌ هَفّافُ القمیص: ہلکا پھلکا آدمی۔ الهفّافة: هَفّاف کا مؤنث۔ ریحٌ هَفّافة: خوشگوار یا تیز چلنے والی ہوا۔ الهَفّان: کھوج، نشان۔ کہا جاتا ہے: جاءَ علی هَفّانِهٖ: وہ اس کے نشانات قدم پر آیا۔ جاریةٌ مُهَفْهَفَة: پتلی کمر کی لڑکی۔

۲۔ هَفْهَفَ هَفْهَفَةً الرجُلُ: پتلے بدن والا اور نازک اندام ہونا۔ ـــ الشیءَ: چیز کو ہلانا۔ تَهَفْهَفَ الرجُلُ: پتلے بدن والا اور نازک اندام ہونا۔ ظلٌّ هَفْهَفٌ: ٹھنڈا سا سایہ جس میں سرد ہوا چل رہی ہو۔ الهَفْهاف: پتلے پیٹ والا، پیاسا۔ ـــ من القُمُص و الاَجنحة: پتلا شفاف کپڑا، پرندہ۔ ظلٌّ هَفْهافٌ: ٹھنڈا ہوادار سایہ۔ عُرْقَةٌ هَفْهافَةٌ: سایہ دار ٹھنڈا کمرہ۔ المُهَفْهَفُ دم مُهَفْهَفَة: پتلے پیٹ اور باریک کمر والا۔

هَفَّ ـ هَفِیفًا: تیزی سے گزرنا، ناچتے کودتے پھرنا، شعلہ فشاں ہونا، ہلکے سے چھونا۔ ـــ هَفًّا و هَفِیفًا: ہوا کا چلنا، ہوا کا سائیں سائیں کرنا، (خوشبو کا) پھیلنا۔ هَفَّتْ نفسُهُ الی: وہ کسی چیز وغیرہ کا مشتاق یا آرزومند ہوا۔ هَفَّ علی بالهٖ اس کے دل میں اچانک خیال آیا کہ، اس کے دل میں بجلی کی طرح یہ خیال کوندا کہ۔ هِفّ: خالی، سبک سر، بہکا ہوا، بے عقل، بے فکرا، خالی دماغ، باولا، سنکی، خفیف، ہلکا، غیر سنجیدہ۔ هَفّاف: شعلہ فشاں، نور افشاں، چمکتا ہوا، چمکیلا، چلتی ہوئی (ہوا) ہلکا، چھلکا، ناپائیدار، رواں، گذراں، باریک اور شفاف، صاف، چمکدار، جس کے پار نظر آ سکے۔ الهُفُوف: سعودی عرب کے ضلع الحصا کا ایک بڑا شہر۔ مِهَفَّة: پنکھا، پردار جھاڑن۔ مُهَفُّوف: بے فکرا، خالی دماغ، باولا، سنکی، غیر ذمہ دار، ناعاقبت اندیش، لاپرواہ، بے ایمان، بد دیانت۔

هَفْهَفَ: چھریرا ہونا، پتلا دبلا ہونا، ہوا میں تیرنا۔ تَهَفْهَفَ: چھریرا ہونا، پتلا دبلا ہونا۔ هَفْهَفَة: (ہوا کی) سائیں سائیں، سرگوشی۔ هَفْهاف: چھریرا، پتلا دبلا، نازک اندام، چھوٹا، تھوڑا، معمولی، کمزور، خوبصورت اور کمزور، نرم ملائم، باریک، چھدری (داڑھی) شفاف، ہلکا، بے وزن، بہتا ہوا، لہراتا ہوا، لہلہاتا ہوا، پھڑ پھڑاتا ہوا، اضطراب میں ادھر ادھر پھرنے والا۔ مُهَفْهَف: پتلا دبلا چھریرا، نازک، نازک اندام، باریک۔

هفت: هَفَتَ ـ هَفْتًا و هُفاتًا الشیءُ: ہلکے پن سے چیز کا اڑنا، پست ہونا، پتلا ہونا۔ ـــ الرجُلُ: ناسمجھی سے بہت بولنا۔ تَهافَتَ علی الشیءِ: پر لگاتار گرنا۔ اس کا اکثر استعمال برائی کے بارے میں ہے۔ یعنی برائی پر گرنا۔ ـــ الفراشُ علی النار: پروانے کا آگ پر گرنا۔ ـــ الناسُ علی الماء: لوگوں کا پانی پر بھیڑ کرنا۔ ـــ القومُ: لوگوں کا مر کر گرنا۔ ـــ الثوبُ: کپڑے کا بوسیدہ ہو کر گرنا۔ اِنْهَفَتَ الشیءُ: چیز کا پست ہونا، ذلیل ہونا۔ الهُفات: احمق۔ الهَفْت (مص): پست زمین، بہت بے وقوفی ٹکڑے ٹکڑے ہو کر گرنا۔ ـــ من المطر: جلدی برسنے والی بارش۔ الهَفِیتَةُ من الناس: بھوک اور سختی کے مارے ہوئے لوگ۔ المَهْفُوت: متحیر، حیران۔

هَفَتَ ـ هَفْتًا و هُفاتًا: گرنا، دھڑام سے گرنا، دفعۃً گرنا، بیہودہ ہونا، بیہودہ گفتگو کرنا۔ تَهافَتَ عَلی: پر جھپٹا مارنا، کی طرف تیزی سے جانا، پر گرنا، میں یکا یک گھسڑنا، میں یا پر ہجوم کرنا، بھیڑ کرنا، کی بھیڑ لگ جانا، کی طرف مل کر جانا۔ تَهافَت: ایک دوسرے پر الٹ کر یا بری طرح گرنا، ہارنا، ٹوٹ جانا، ہار ماننا، اطاعت قبول کرنا، دھڑام سے گرنا، اعصاب کا ٹوٹنا۔ هَفْتان: کمزور، تھکا ماندہ، خرچ شدہ، کمزور شدہ۔ تَهافُت: گرنا، ٹوٹنا، نقاہت، صحت کا گرنا۔ تهافت الاعصاب: اعصابی کمزوری۔ هافِت: غلط (رائے)۔ مَهْفُوت: پریشان، حواس باختہ، حیران۔

هفك: تَهَفَّكَ: مضطربانہ سست چال چلنا۔ المُتَهَفِّك (فا): مضطرب سست رفتار شخص۔ ـــ و المُهَفَّك: بہت غلطیاں کرنے والا، بہت خطائیں کرنے والا، گڑبڑ کرنے والا۔

هفو: هَفَا یَهْفُو هَفْوًا و هَفْوَةً و هَفَوانًا: جلدی چلنا۔ ـــ الطائرُ: پرندہ کا پر پھڑپھڑا کر اڑنا۔ ـــ الرجُلُ: پھسلنا، بھوکا ہونا۔ ـــ هَفْوًا و هُفُوًّا تِ الریشةُ او الصُّوفةُ فی الهواء: پر یا اون کا ہوا میں اڑ جانا۔ ـــ تِ الریحُ بالصوفة: ہوا کا اون کو اڑا لیجانا۔ ـــ الفؤادُ: دل دھڑکنا، کسی چیز کا گرویدہ ہونا۔ ـــ فلانٌ: اوچھا ہونا۔ ـــ الظلیمُ: شترمرغ کا دوڑنا۔ ـــ تِ الریحُ بالمطر: بارش کو ہوا کا اچک لینا، اڑا لیجانا۔ کہا جاتا ہے: هَفَا القلبُ من الحزن او الطرب: دل کا غم پراگندہ یا خوشی سے قابو میں نہ رہنا۔ هَفِیَ ـ هَفاءَ المالُ: قرض خواہوں کے پاس مال کا ضائع ہونا۔ عام لوگ کہتے ہیں: هَفِیَ فلانٌ هَفاءً: وہ سخت بھوکا تھا۔ هَفْیان: بہت بھوکا۔ هافَی مُهافاةً هُ: کو خواہش کی طرف مائل کرنا۔ الهافِی (فا): بھوکا۔ الهافِیَة جمع هَوافٍ: حافی کا مؤنث۔ هَوافی الاِبل: گم شدہ اونٹ۔ الهَفا: برس کر رک رک جانے والی بارش، جلد گزر جانے والی بارش، آنی جانی بارش۔ الهَفاء: ہوا کا بارش کو اچک لیجانا، غلطی، لغزش۔ الهَفاة: بارش۔ رجُلٌ هَفاة: احمق۔ الهَفْوَة جمع هَفَوات: لغزش۔ الاَهْفاء: بیوقوف لوگ۔

ت هَفَا ـ هَفْوًا و هَفْوَة و هَفَوَانًا: پھسلنا، بھولنا، سہو کرنا، غلطی کرنا، خطا کرنا، غلط ہونا، بھوک سے کمزور ہونا، بھوکوں مرنا، فاقے کرنا۔ ــــ إلى: کی طرف تیزی سے جانا، کیلئے تیزی سے پہنچنا، کو چھیننے کی کوشش کرنا، ــــ ب الى: کو پراکسانا، کو کچھ کرنے کی ترغیب دینا۔

ــــ هَفْوًا و هُفُوًّا: اڑنا، پرپھڑپھڑانا، ہوا میں تیرنا، دل کا زور زور سے دھڑکنا، بے کلی سے دھڑکنا، پھڑ پھڑانا، جذبات سے پرجوش ہونا، جذباتی ہونا (خصوصاً محبت کی وجہ سے)۔ ــــ إلى: کے لئے خواہش محسوس کرنا، کا مشتاق یا آرزومند ہونا، کی آرزو ہونا، کی آرزو میں مرنا۔ هَفْوَة هَفَوَات: لغزش، غلطی، بھول چوک، سہو، فروگذاشت، خطا، قصور، جرم، گناہ۔ هَافٍ: فاقہ زدہ، فاقہ کش۔ هِكْتَار جمع هِكْتَارات: ایک ہزار میٹر مربع زمین، ہیکٹر۔

هق: هَقَّ ـ هَقًّا الرجُلُ: بھاگنا، بھاگ جانا۔

هقع: ۱۔ هَقَعَ ـ هَقْعًا الفرسَ: گھوڑے کو داغ لگانا۔ تَهَقَّعَ الرجُلُ علينا: (ہمارے سامنے) بیوقوف بننا، تکبر کرنا، گھونا کام کرنا۔ الهَقْعَة: هقع کا اسم مرۃ۔

۲۔ تُهُقِّعَ: اوندھا ہونا۔ إنْهَقَعَ الرجُلُ: بہت بھوکا ہونا۔ إهْتَقَعَ ت الحُمَّى فلانًا: کو بخار ایک دن چھوڑ کر چڑھنا۔ ــــ الشيءُ فلانًا: چیز کا کسی کے پاس لوٹ آنا۔ أُهْتُقِعَ لونُهُ: کا خوف یا گھبراہٹ سے رنگ تبدیل ہوجانا۔ الهُقَاع: غم یا بیماری سے پیدا شدہ غفلت

۳۔ إهْتَقَعَ هُ: کو روکنا، منع کرنا۔ کہا جاتا ہے: اهتقع فلانًا عِرقُ سوءٍ: فلاں کو اس کی بداصلی نے شرف اور بھلائی تک پہنچنے سے روک دیا۔ الهَقِع م هَقِعَة: حریص۔

۴۔ الهَقْعَة: گھوڑے کے سینے کے وسط میں دائرہ (فک)، جوزاء کے پہلو پر تین پتھروں کے چولہے کی طرح ایک دوسرے کے قریب تین چمکدار ستارے۔ الهُقَعَة: لوگوں کے درمیان بہت ٹیک لگانے یا لیٹنے والا۔ الهَيْقَعَة: تلواروں کی کھٹا کھٹ، جھنکار۔ (کہا جاتا ہے: سمعتُ للسيوف هَيْقَعَةً: میں نے تلواروں کی کھٹا کھٹ یا جھنکار سنی) آواز سننے کے لئے خشک چیز کو خشک چیز پر مارنا یا لوہے کو پتھر سے مارنا۔ المَهْقُوع من الخيل: وسط سینہ پر دائرہ رکھنے والا گھوڑا۔

هقل: الهَاقِل (ح): چوہا۔ الهِقل م هِقلَة: جوان شتر مرغ، لمبا بیوقوف۔ الهَقِل: بھوکا۔ الهَيْقَل: جوان شتر مرغ، گودہ۔ الهَيْقَلَة: ایک قسم کی چال۔ کہا جاتا ہے: اخذ يمشى الهيقلة: وہ ایک طرح کی چال چلنے لگا۔

هقم: هَقِمَ ـ هَقَمًا: سخت بھوکا ہونا۔ صفت: هَقِم بہت کھانے پر بھی بدہضمی میں مبتلا نہ ہونا۔ تَهَقَّمَ هُ: کو مغلوب کرنا۔ ــــ الطعامَ: کھانے کو برابر بڑے بڑے لقموں سے نگلنا۔ الهِقَمُّ: سمندر، پیٹو، بسیار خور۔ الهَيْقَمُ: کشادہ سمندر، سمندر کا شور۔

هقي: هَقَى يَهْقِي هَقْيًا: بکواس کرنا۔ (کہا جاتا ہے: فلانٌ يَهْقِي بفلان: فلاں شخص، فلاں شخص کے ساتھ بیہودہ گوئی کرتا ہے)۔ ــــ فلانًا: کو دشنام دینا۔ ــــ فؤادَهُ: کا دل دھڑکنا، گرویدہ ہونا۔ أَهْقَى إهْقَاءً هُ: کو خراب کرنا۔

هك: هَكَّ ـ هَكًّا: گوز کرنا۔ ــــ الطائرُ: پرندہ کا بیٹ کرنا۔ ــــ النعامُ: شتر مرغ کا پاخانہ کرنا۔ ــــ اللبنَ: دودھ نکالنا۔ ــــ الشيءَ: کو پیسنا۔ (پیسی ہوئی چیز: مَهْكُوك اور هَكِيك)۔ ــــ هُ بالرمح: کو متواتر نیزہ مارنا۔ ــــ هُ بالسيف: کو تلوار مارنا۔ ــــ النبيذُ فلانًا: کو نبیذ کا متوالا کرنا۔ ــــ فلانًا: کو لاغر ودبلا کرنا۔ ــــ النجّارُ الخرقَ: بڑھی کا سوراخ کو وسیع کرنا۔ ــــ ت البئر: کنوئیں کا ڈھینا۔ هُكَّ الشيءُ: چیز کا گرایا جانا۔ تَهَكَّكَ الرجُلُ: مضطرب ہونا۔ ــــ ت الأُنثى: مادہ کے جننے کا وقت قریب آنا اور اس کے تھن کا بڑا ہوجانا۔ إنهَكَّ البعيرُ: اونٹ کا بیٹھتے وقت زمین سے چمٹ جانا۔ ــــ الرجُلُ: نبیذ سے مست ہونا۔ ــــ ت البئرُ: کنوئیں کا ڈھے جانا۔ کہا جاتا ہے: مـا يَنْهَكُّ يفعل كذا: وہ ایسا کرتا رہتا ہے۔ احمقُ هَاكٌّ: بہت بے وقوف۔ الهَكُّ (مص) جمع هَكَكَة و اهْكَاك: فاسد العقل، سخت بارش۔ رجلٌ هَكَّاكٌ بالكلام: بے بنیاد کو صحیح سمجھ کر بولنے والا۔ الهَكُوك: کمزور، ہنسی مذاق کرنے والا، سخت بری حالت میں، بدذات۔ الهَكَّوك: ہنسی مذاق کرنے والا، نرم جگہ۔ الهَكِيك: پسا ہوا۔ مخنث۔ المُنْهَكَّة: دشواری سے بچہ جننے والی عورت۔ المَهْكُوك (مفع): ہنسی مذاق کرنے والا۔

۲۔ الهَكَوَّك: موٹا، سخت جگہ۔

هكب: هَكَبَ ـ هَكْبًا به: سے مذاق کرنا۔

هكد: هَكَدَ على غريمه: مقروض پر تشدد کرنا، دباؤ ڈالنا۔

ت هَكَذا: ایسے، اس طرح، اسی طرح، یوں۔

هكر: ۱۔ هَكَرَ ـ و هَكِرَ ـ هَكْرًا و هِكْرًا و هَكَرًا من كذا: پر بہت تعجب کرنا۔ تَهَكَّرَ: حیران و متعجب ہونا۔ الهِكْر: متعجب، متعجب۔ کہا جاتا ہے: مـا فيه مَهْكَرٌ او مَهْكَرَة: اس میں کوئی تعجب نہیں۔

۲۔ هُكِرَ ـ هَكْرًا و هَكَرًا: کو اونگھ آنا۔ الهَكِرُ و الهَكْر: اونگھنے والا۔

هكع: هَكَعَ ـ هُكُوعًا: ٹھہرنا، آرام کرنا، مطمئن ہونا۔ ــــ ت البقرُ تحت الشجر: شدت کی گرمی میں گائیوں کا درخت کے سایہ میں آرام لینا۔ ــــ الرجُلُ: اقامت کرنا، (کہا جاتا ہے: ذهب فلانٌ فما يُدرى اين سكع و اين هكع: کوئی پتہ نہیں کہ وہ کہاں گیا اور کہاں ٹھہرا)۔ ــــ الليلُ: رات کا اندھیرا پھیلانا۔ ــــ فلانٌ بالقوم و إلى القوم: شام کے بعد قوم میں اترنا۔ ــــ الرجُلُ: غم یا غصہ سے سر جھکانا۔ ــــ إلى الارض: زمین کی طرف جھکنا۔ ــــ عظمُهُ: (کی) ہڈی درست ہونے کے بعد ٹوٹنا۔ هَكِعَ ـ هَكَعًا و اهتَكَعَ: گھبرانا، مطیع ہونا، خاکساری کرنا۔ الهُكَعَة: احمق۔ الهُكَاع: کھانسی، تکان کے بعد کی نیند۔ الهُكُوع: درخت کے سایہ میں آرام لینے والا گائیوں کا گلہ۔

هكل: هَكَّلَ تهكيلاً الحصانُ و المرأةُ: گھوڑی اور عورت کا متکبرانہ چال چلنا۔ هَيْكَلَ الزرعُ: کھیتی کا بڑھنا، دراز ہونا۔ تَهَاكَلَ القومُ: قوم کا کسی امر میں جھگڑنا۔ الهَيْكَل جمع هَيَاكِل: اونچی عمارت، موٹا جانور، گرجے کی قربان گاہ، صورت، مجسم، بت۔ ــــ واحد هَيْكَلَة جمع هَيَاكِل: لمبی، بڑی نباتات یا درخت۔ فرسٌ هَيْكَلٌ: دراز قد گھوڑا (یونانی لفظ)۔ الهَيْكَلُ العَظْمِي: ہڈیوں کا ڈھانچہ، پنجر، (یونانی لفظ جس کا اصلی معنی خشک لاش ہے)۔

ت هيكل: مندر، معبد، شوالہ، عبادت گاہ، خانہ خدا، گرجا، بڑی عمارت، شاندار عمارت، حویلی، عالی شان مکان، قربان گاہ، ڈھانچہ، پنجر، عمارت کی بنیاد، جسم، چوکھٹا (گاڑی وغیرہ کا)، بہت ہی بڑا، عظیم، جن کا جن، بہت وسیع، بہت ضخیم۔ مُناوَرَة هَيْكَلِيَّة: جیالا داؤں، چال، بنیادی مشق۔

هكم: هَكَّمَ تَهْكِيمًا فلانًا و لفلان: کسی کے لئے گیت گانا۔ تَهَكَّمَ ت البئرُ و نحوها: کنوئیں وغیرہ کا ڈھینا۔ ــــ فلانًا و بفلان: کے ساتھ مسخری کرنا۔ ــــ زيدًا: زید کو پے در پے نیزہ مارنا۔ ــــ الرجُلُ: مغرور ہونا، جھوٹا بننا، تجاوز کرنا۔ ــــ على فلان: پر بہت غصے ہونا۔ ــــ على الامر الفائت: کسی گزرے معاملہ پر نادم ہونا، افسوس کرنا۔ ــــ المطرُ: ناقابل برداشت بارش ہونا۔ ــــ فلانٌ: گانا۔ ــــ لفلان: کے لئے گانا۔ ــــ بفلان: کو بہت یاد کرنا۔ الهَكِم: غیر مفید کام میں پڑنے والا، شریر۔ الأُهْكُومَة:

ٹھٹھا، تمسخر۔ المُستَهكِم: متکبر۔

⊂ تَهَكَّمَ: منہدم ہونا، بغیر مرمت کے چھوڑا ہوا ہونا، ٹوٹا پھوٹا ہونا، مرمت طلب ہونا، خراب، خستہ یا بودا ہونا، نیچے گر پڑنا، ڈھینا، مسمار ہونا۔ ــــ ہ/ب / علی: کا مذاق اڑانا، سے تمسخر کرنا، کی ہنسی اُڑانا، کی تضحیک کرنا، سے ٹھٹھا کرنا، پر ہنسنا، کو چھیڑنا، پر طنز کرنا، چوٹ کرنا۔ ــــ علی: پر ناراض ہونا، پر افسوس کرنا۔ اُهكُومَة: استہزاء، تحقیر، مذاق، تمسخر، تضحیک، طعنہ زنی، طعنہ پھبتی، آوازے کسنا، لعنت ملامت۔ تَهَكُّم: تمسخر، تضحیک، طعنہ زنی، مذاق، استہزاء، تحقیر، طعنہ، طعن، طنز، ستم ظریفی، تحریض، چبھتی ہوئی بات، جلی کٹی بات۔ تَهَكُّمِيّ: استہزائی، تمسخر آمیز، حقارت آمیز، تعریضی، طنز آمیز طنزیہ، ذلت آمیز۔ مُتَهَكِّم: نقل اتارنے والا، منہ چڑانے والا، مذاق کرنے والا، طعنہ آمیز، طنزیہ۔

هکن: تَهَكَّنَ علی الامر الفائِت: گزشتہ معاملہ پر نادم ہونا۔

هکو: هَاكَى مُهَاكَاةً: کو کم عقل سمجھنا۔ الأَهْكَاءُ: حیران لوگ۔

هل: هَلْ: حرف استفہام بمعنی ''کیا'' ہے جیسے: هل طلع النهارُ (کیا دن نکل آیا؟) اور یہ نسبت ایجابیہ کے استفہام کے لئے مخصوص ہے مثلاً: هل قام زيدٌ (کیا زید کھڑا ہوا؟) تو جواب ہوگا نعم (ہاں) یا لا (نہیں)۔ هل لم يقم (کیا وہ کھڑا نہیں ہوا) نہیں کہا جائے گا۔ اگر نفی سے استفہام مقصود ہو تو ہمزہ لاتے ہیں پھر ہل ایسے اسم پر بھی نہیں آتا جس کے بعد فعل ہو مثلاً: هل قام زید اور هل زيدٌ قائم: (کیا زید کھڑا ہوا۔ کیا زید کھڑا ہے) کہا جائے گا، هل زيدٌ قام (کیا زید کھڑا ہوا) نہیں کہا جائے گا۔ جملہ شرطیہ پر نہیں آتا اور نہ اس جملہ پر آتا ہے جس پر انّ حرف تحقیق داخل ہو مثلاً نہیں کہہ سکتے: هل ان قام زید تقُم یا هل ان زيداً قائمٌ: بخلاف همزہ کے کیونکہ اس میں وسعت ہے۔ اگر مضارع پر داخل ہو تو اس کو مستقبل کے لئے مخصوص کر دیتا ہے چنانچہ: هل تذهب الآن: (کیا تم اب جا رہے ہو) نہیں کہہ سکتے۔

هلّ: ۱۔ هَلَّ ـ هَلَّ المطرُ: بارش کا زور سے برسنا۔ ــــ الرجُلُ: خوش ہونا، چلانا۔ ــــ الهلالُ: نیا چاند نکلنا۔ ــــ الشهرُ: ماہ قمری کا شروع ہونا۔ ــــ ت المرأة الرغيفَ: عورت کا اپنے ہاتھ پر روٹی پتلی اور بڑی کرنا (عام بول چال میں)۔ هَلَّلَ تَهْلِيلاً: تسبیح پڑھنا۔ هَلِلُويا (عبرانی لفظ) کہنا۔ لا اله الا اللّه کہنا۔ ــــ الكاتبُ: کاتب کا کتاب لکھنا۔ هَالَّ هِلالاً و مُهَالَّةً الاجيرَ: مزدور کو مہینہ کے لئے نوکر رکھنا۔ اَهَلَّ اللّهُ السحابَ: اللہ کا بادل سے پانی برسانا۔ ــــ الهلالُ: چاند ظاہر ہونا، دکھائی دینا۔ ــــ الشهرُ: قمری مہینہ کا شروع ہونا۔ ــــ القومُ الهلالَ: چاند دیکھ کر لوگوں کا آواز بلند کرنا۔ ــــ الرجُلُ: نئے چاند کی طرف دیکھنا۔ ــــ الشهرَ: مہینہ کا نیا چاند دیکھنا۔ ــــ الصبيُّ: بچہ کا رونے میں آواز بلند کرنا۔ ــــ المُلَبِّي: تکبیر بلند آواز سے کہنا۔ ــــ فلانٌ بذكر اللّه: کوئی نعمت پا کر یا عجیب چیز دیکھ کر اللہ کا ذکر بلند آواز سے کرنا۔ (اَهَلَّ بالتسمية على الذبيحة: ذبیحہ پر اللہ کا نام لینا، بسم اللہ کہنا)۔ ــــ السيفُ بفلان: تلوار کا کسی کو کاٹنا۔ ــــ العطشانُ: پیاسے کا تھوک جمع کرنے کے لئے زبان کو تالو سے لگانا۔ اُهِلَّ الهلالُ: نیا چاند نمودار ہونا۔ ــــ الشهرُ: نیا مہینہ شروع ہونا، نئے مہینہ کا چاند نکلنا۔ تَهَلَّلَ ت العينُ: آنکھ کا آنسو بہانا۔ ــــ ت دموعُهُ: کے آنسو بہنا۔ ــــ الوجه او السحابُ: چہرے یا بادل کا چمکنا۔ ــــ فلانٌ: کے چہرے کا خوشی سے دمکنا۔ اِنْهَلَّ المطرُ: زور سے تڑاتڑ بارش برسنا۔ ــــ ت السماءُ بالمطر: آسمان کا بارش برسانا۔ ــــ ت العينُ: آنکھ کا آنسو بہانا۔ اِهْتَلَّ المطرُ: زور سے تڑاتڑ بارش برسنا۔ ــــ الوجهُ و السحابُ: چہرے یا بادل کا چمکنا، دمکنا۔ ــــ الرجلُ: ہنسنے میں دانت ظاہر کرنا۔ اِسْتَهَلَّ المطرُ: زور سے تڑاتڑ بارش برسنا۔ ــــ تِ السماءُ: آسمان کا پہلی بارش برسانا۔ ــــ ت العينُ: آنکھ کا آنسو بہانا۔ ــــ القومُ الهلالَ: لوگوں کا ہلال دیکھنا۔ ــــ الهلالُ: ہلال ظاہر ہونا، دکھائی دینا۔ ــــ الشهرُ: مہینہ شروع ہونا۔ ــــ الشهرَ: مہینہ کا نیا چاند دیکھنا۔ ــــ الوجهُ: چہرے کا خوشی سے دمکنا۔ ــــ الصبيُّ: بچہ کا پیدائش کے وقت زور سے رونا، ہر بولنے والے کا اپنی آواز کو اونچا کرنا۔ ــــ قصيدتَهُ: اپنی نظم شروع کرنا۔ اُسْتُهِلَّ الهلالُ: نیا چاند دکھائی دینا۔ ــــ السيفُ: تلوار کا نکالا جانا۔ الهِلّ: قمری مہینہ کا آغاز۔ کہا جاتا ہے: اتيتُهُ فى هِلّ الشهر: میں اس کے پاس مہینہ کے شروع میں آیا۔ الهَلّ (مص) باریک بال، کپڑا۔ الهِلّة: کہا جاتا ہے: جاء نا فلانٌ فلم ياتنا بِهِلَّة ولا بلّة: فلاں شخص ہمارے پاس آیا اور کچھ نہ لایا۔ الهَلَّة: هلّ کا اسم مرة۔ هَلَل کا واحد، چراغ دان۔ کہا جاتا ہے: اتيتُهُ فى هلّة القمر: میں اس کے پاس مہینہ کے شروع میں آیا۔ ما اصاب هلّة: اس نے کچھ نہیں پایا۔ الهَلَل: پہلی بارش، بارشیں۔ واحد هَلَّة مکڑی کا جالا۔ الهِلَل: بارشیں، واحد هِلّة۔ الهَلال: پہلی بارش۔ الهِلالُ (مص هالّ) جمع اَهِلَّة و اَهَالِيل: نیا چاند، مہینہ کے شروع سے پہلی سے تیسری یا ساتویں رات یا آخر ماہ کی دو راتوں یعنی چھبیسویں ستائیسویں کے چاند کو ہلال کہتے ہیں اور باقی راتوں کے چاند کو قمر۔ بوچھاڑ، پہلی بارش، ٹوٹی ہوئی چکی کا کنارہ، شکار کے گھاؤ لگانے کا لوہا، جوتے کا تسمہ، لاغر اونٹ، ناخنوں کی جڑوں کی سفیدی، اونٹوں کا نشان، تھوڑا پانی۔ (ح): سانپ، سانپ کی کینچلی، گرد و غبار، خوبصورت لڑکا۔ ــــ عند اهل الهيئة: اہل ہیئت کے نزدیک پہلی رات کا چاند۔ الهُلَّى: غم کے بعد آنے والی خوشی۔ هَلِلُويَا: عبرانی زبان کا لفظ جس کا معنی ہے: پروردگار کی تسبیح کرو۔ کہا جاتا ہے: ذهب بِهِلِّيَانَ و بِذى هِلِّيَانَ: وہ چلا گیا، لیکن پتہ نہیں کہ وہ کہاں ہے۔ الهَلِيلَة: ایسی زمین جو بارش سے سیراب ہو لیکن اردگرد کی زمینیں سیراب نہ ہوئی ہوں۔ الإِسْتِهْلال (مص): قصیدہ کا خوبصورت آغاز۔ الأَهَالِيل: بارشیں۔ اس کا کوئی واحد نہیں یا واحد اُهْلُول ہے۔ المُهَلَّل: کمان کی طرح جھکا ہوا۔ المُهَلِّل فا۔ ابلٌ مُهَلِّلَة: لاغر اور کمان کی طرح جھکے ہوئے اونٹ۔ المُسْتَهَلّ: قصیدے کا مطلع۔ کہا جاتا ہے: مَا اَحسنَ مستهلّ قصيدته: اس کے قصیدے کا مطلع کتنا خوبصورت ہے؟۔

۲۔ هَلَّلَ تَهْلِيلاً الرجُلُ: آدمی کا بزدل ہونا، بھاگ جانا۔ ــــ عن قرنه: اپنے مدمقابل سے پیچھے ہٹنا۔ ــــ عن شتمه: کو گالی دینے سے رکنا۔ الهَلَل: ڈر، خوف۔ کہا جاتا ہے: هلك فلانٌ هَلَلاً: فلاں شخص خوف سے ہلاک ہو گیا۔ المُهَلِّل (فا): وہ آدمی جو اپنے ہمسر پر حملہ کرے لیکن پھر بزدلی کی وجہ سے ہٹ جائے۔

۳۔ هَلَّا: کیوں نہیں۔ هل اور لا سے مرکب ہے ماضی پر داخل ہو تو ترک فعل پر ملامت کے معنی دیتا ہے جیسے: هَلّا آمنتَ: تو ایمان کیوں نہ لایا۔ مضارع پر داخل ہو تو کسی فعل پر برانگیختہ کرنے کے معنی میں ہوتا ہے۔ جیسے: هلّا تومن: تو ایمان کیوں نہیں لاتا۔

۴۔ هَلْهَلَ النسّاجُ الثوبَ: جولاہے کا کپڑے کو باریک بننا۔ ــــ الشِعْرَ: شعر عمدہ بنانا، اصلاح کرنے کے بغیر شعر جیسا بنے ویسا ہی کہہ دینا۔ ــــ الطحينَ: آٹا چھاننا۔ ــــ الصوتَ: گلے میں آواز پھرانا۔ ــــ الرجُل فى الامر: میں انتظار کرنا، دیر کرنا۔ الهَلْهَل: ردی

بناوٹ کا کپڑا، عمدہ شعر یا باریک کپڑا۔ الھُلھُل: برف۔ الھَلْھَال: عمدہ شعر یا باریک کپڑا۔ الھُلاھِل: بہت اور صاف پانی، عمدہ شعر یا باریک کپڑا۔

۵۔ ھَلْھَلَ بفرسہ: گھوڑے کو ہلا کہہ کر ڈانٹنا۔ ــــ عن الشیءِ: سے واپس ہونا۔ کہا جاتا ہے: ھَلْھَلَ یُدْرِکُہُ: قریب تھا کہ وہ اس کو جا پکڑے۔

○ ھل: کیا۔ ھَلْ ہُمْ: خواہ، یا۔ آیا کیا (دو میں سے کوئی ایک)۔ ھَلاَّ: کیا نہیں؟ کیوں نہیں؟ ھَلَّ۔ ھَلاًّ: نیا چاند نکلنا، نظر آنا، دکھائی دینا۔ (مہینہ کا) شروع ہونا۔ ھَلَّلَ: لا الہ الا اللہ کہنا، خوشی سے چلانا، خوش ہونا، خوش وخرم ہونا، بہت خوش ہونا، باغ باغ ہونا، پھولے نہ سمانا، مسرت کا اظہار کرنا، شادیانے بجانا۔ ــ ل: کو زور سے تحسین وآفریں کہنا، کو خوش آمدید کہنا، کا دل بڑھانا، کی ہمت بندھانا، کی تحسین وآفریں کرنا، کو مرحبا کہنا۔ أَھَلَّ: (نیا چاند) نکلنا، خوش ہونا، بغلیں بجانا۔ ــــ ب ل: کسی دیوی دیوتا کے لئے کسی جانور کی قربانی دینا۔ تَھَلَّلَ: چمکنا، دمکنا، منور ہونا، تاباں ہونا، چہرے کا خوشی سے چمک اٹھنا، خوش ہونا، مسرور ہونا، شاداں و فرحان ہونا، خوشی منانا۔ اِنْھَلَّ: بارش کا زور سے برسنا۔ ــ فی: کے ساتھ شروع کرنا، کی طرف توجہ کرنا، کو اپنے سر لینا، کی ذمہ داری لینا، کا بیڑا اٹھانا، کو شروع کرنا، کچھ کرنا، کو سلجھانا، پر حملہ کرنا، کا آغاز کرنا۔ اِسْتَھَلَّ: (نیا مہینہ) شروع ہونا، اپنی آواز بلند کرنا۔ ــــ ہ: کو لحن سے پڑھنا، کوئی دُھن بجانا، کوئی کام شروع کرنا۔ ہ ب: کو سے کھولنا، کو سے شروع کرنا، کو سے رائج کرنا۔ ھِلال جمع اَھِلَّہ اَھالِیل: نیا چاند، ہلال، نصف چاند، جملہ معترضہ، ہلال نما کوئی چیز۔ ھِلالی: چاند کا، قمری، ہلالی شکل کا، درانتی کی شکل کا۔ ھَلَل: ہول، دہشت، خوف، ڈر، ہراس، اندیشہ۔ استھلال: آغاز، شروع، ابتداء، افتتاح، تمہید، تعارف، داخلہ، روشناسی۔ اِسْتِھْلالِی: ابتدائی، پہلا، شروع کا، آغاز کا، تعارفی، تمہیدی۔ مُھَلَّل: ہلال شکل کا۔ مُتَھَلِّل: خوش، شاداں، فرحاں، خوش وخرم، شادمان، مسرت کا اظہار کرنے والا، شاداں، خوشی سے اترانے والا، آپے سے باہر ہونے والا، تابندہ، فروزاں، چمکدار، منور، شگفتہ، روشن، دمکتا ہوا۔ مُسْتَھَلّ: آغاز، شروع، ابتدا۔

ھلب: ۱۔ ھَلَبَ۔ ھَلْباً ہُ: کے بال اکھیڑنا۔ ــــ ذَنَبَ الفرس: گھوڑے کی دم کاٹنا۔ ھَلِبَ۔ ھَلَباً: بہت بالوں والا ہونا۔ ھَلَّبَ ہُ: کے بال اکھیڑنا۔ تَھَلَّبَ و اِنْھَلَبَ الشعرُ: بالوں کا اکھڑا ہوا ہونا۔ اِھْتَلَبَ السیفَ من غمدہ: تلوار سونتنا۔ الھُلْب: واحد ھُلْبَہ: بال، پلکیں، بعض کے نزدیک موٹی پلکیں یا دم کے بال، خنزیر کے بال۔ الھُلَب: اکھڑے ہوئے بالوں کی دمیں یا ایال۔ الھَلِب: بہت بالوں والا۔ الھُلْبَة: ھُلْب کا واحد: پیڑو۔ (فک): ایک ستارہ۔ ھُلْبَة الشھر: مہینے کا آخر۔ الاَھْلَب: بہت بالوں والا، بے بالوں والا (ضد) ذَنَبٌ اَھْلَبُ: کٹی ہوئی دُم۔ الھَلْبَاء: اھلب کا مؤنث۔ رقبة ھَلْبَاءُ: بہت بالوں والی گردن۔ فرس مَھْلُوبٌ: کٹی ہوئی دم والا گھوڑا۔

۲۔ ھَلَبَ۔ ھَلْباً ت السماءُ القومَ: آسمان کا قوم کو بارش سے گیلا کرنا یا قوم پر لگاتار بارش برسانا۔ اَھْلَبَتِ السماءُ القومَ: آسمان کا قوم کو بارش وغیرہ سے گیلا کرنا۔ لیلةٌ ھَالِبَةٌ: بارش والی رات۔ ھُلْبَةُ الشتاءِ او الزمان: موسم سرما یا زمانہ کی سختی۔ ھلبَّةُ الشتاء او الزمان: مندرجہ بالا معنیٰ عامٌ اَھْلَبُ: بہت بارشوں والا سال، سرسبزی کا سال۔ عَیْشٌ اَھْلَبُ: آسودہ زندگی۔ کہا جاتا ہے: وقعنا فی ھُلْبة ھَلْباء: ہم سخت مصیبت میں پھنس گئے۔ الھَلاَّب: بارش والی سرد ہوا، جنوری کے سخت سرد دن۔ عامٌ ھَلاَّبٌ: بہت بارشوں والا سال۔ یومٌ ھَلاَّب: ہوا اور بارش والا دن۔ الھَلاَّبَة: بارش والی سرد ہوا۔ الھَلِیب و المُھَلِّب: جنوری کے سخت سرد دن۔

۳۔ ھَلَبَ۔ ھَلْباً فلانٌ القومَ بلسانہ: فلاں کا لوگوں کی ہجو کرنا، کو گالی دینا۔ ھَلَّبَ القومَ بلسانہ: لوگوں کی ہجو کرنا، لوگوں کا گالیاں دینا۔ الھَلاَّب: مبالغہ کا صیغہ، بہت ہجو کرنے والا۔ المُھَلَّب: جس کی ہجو کی گئی ہو۔

۴۔ ھَلَبَ۔ ھَلْباً الفرسُ: گھوڑے کا مسلسل دوڑنا۔ أَھْلَبَ الفرسُ: گھوڑے کا لگاتار دوڑنا۔

۵۔ الأُھْلُوب جمع أَھَالِیب: فن، طریقہ، اسلوب۔ المُھَلَّبِیَّة (ط): دودھ چاول کے آٹے اور چینی سے تیار کیا ہوا ایک کھانا۔

○ ھَلِبَ۔ ھَلَباً: گھنے بالوں والا ہونا، بالوں سے ڈھکا ہونا۔ ھَلِب: بالوں سے بھرا ہوا، لمبے موٹے بالوں والا، جھبرا، روئیں دار، بال دار۔ ھُلْب: اسم جنس واحد ھُلْبَة: بال، سور کے سخت بال، ھِلْب جمع اَھْلاب: لنگر، لنگر بیڑی، کشتی کا کنڈا۔ اَھْلَب م ھَلْباء جمع ھُلْب: بال دار، روئیں دار بہت بالوں والا، بالوں سے ڈھکا ہوا، گچھے دار موٹے بالوں کا۔

ھلت: ھَلَتَ۔ ھَلْتاً الشیءَ: چیز کو چھیلنا۔ اِنْھَلَتَ الشیءُ: چیز کا چھلنا۔ کہا جاتا ہے: اِنْھَلَتَ یَعْدُو: وہ چپکے سے بے خبری میں کھسک گیا۔

ھلث: الھُلاث: ڈھیلا پن۔ الھَلْثَی و الھَلْثاء و الھِلْثَاء و انھُلْثَة: بہت شور کرنے والی جماعت۔ الھَلْثَاءَة و الھِلْثاءَةُ: ڈھیلا پن، بہت شور کرنے والی جماعت۔

ھلج: ۱۔ ھَلَجَ۔ ھَلْجاً: غیر یقینی خبریں دینا۔ أَھْلَجَ الشیءَ: چیز کو چھپانا۔ الھَالِج (فا): پریشان خوابیں دیکھنے والا۔ الھَلْج (مص): غیر یقینی خبر، نیند کی جھپکی۔ ـــ و الھُلُج: پریشان خوابیں۔

۲۔ الھَلَج: ایک خاردار درخت۔

○ ھَلِیلَج و اِھْلِیلَج: ہلیلہ، بڑی ہڑ، ہلیلہ کابلی جو رنگائی کے کام میں آتی ہے (myrobalan)۔ بیضوی شکل، ہلیلجی شکل وہ ہندسی شکل جو مخروط کو ترچھا تراشنے سے بنتی ہے۔ (ellipse)۔ اِھْلِیلَجِی: بیضوی، ہلیلجی (elliptic)، (elliptical)۔

ھلز: تَھَلَّزَ الرجلُ: پھرتی سے کوئی کام کرنے لگنا، دامن چننا، چوکس ہونا۔

ھلس: ۱۔ ھَلَسَ۔ ھَلْساً ہُ المرضُ: کو بیماری کا لاغر کر دینا۔ ھُلِسَ: سل کی بیماری لاحق ہو کر انسان کا مسلوب العقل ہو جانا صفت: مَھْلُوس۔ ھَلَّسَ الرجُلُ: لاغر ہو جانا۔ ھَالَسَ مُھَالَسَةً ہُ: سے سرگوشی کرنا۔ اَھْلَسَ المرضُ فلاناً: کو بیماری کا گھلا دینا۔ ــ الحدیثَ: بات چھپانا۔ ــ إلی فلانٍ: سے کوئی بات چپکے سے کہنا، مسکرانا۔ الھَالِس (فا): ھَوَالِس کا واحد، دبلا، پتلے جسم والا، کہا جاتا ہے: رجالٌ ھَوَالِس: دبلے پتلے مرد۔ الھَلْس (مص): پتلا پن، لاغری، سل کی بیماری۔ الھُلُس: مرض سے کمزور لوگ، کمزور لوگ۔ الھُلاَس: سل کی بیماری۔ ظلامٌ مُھْلِسٌ: مدھم اندھیرا۔ المَھْلُوس مفع: رجلٌ مَھْلُوسُ العقل و مُھْتَلَسُہُ: مسلوب العقل۔

۲۔ الھَلْس: بہت بھلائی، خیر کثیر۔

○ ھَلَسَ۔ ھَلْساً ہُ: بیماری کا کسی کو دبلا کرنا، لاغر کرنا، گھلا دینا۔ ھُلِسَ: مدقوق ہونا، سل زدہ ہونا، دق کا مارا ہوا ہونا، سل کا مریض ہونا۔ ھَلَّسَ: گھلنا، لاغر ہو جانا، پتلا دبلا ہونا، کمزور ہو جانا، (منہ کا) اترا ہونا، بیہودہ گوئی کرنا۔ اَھْلَسَ: مسکرانا۔ ھَلْس: لاغری، دبلا پن، گھلنا، سل (کا مرض)، دق، پھیپھڑوں کی دق، سل، بیہودگی، حماقت، بیہودہ گفتگو۔ ھَلْسِنکی: ہل سنکی (فن لینڈ کا دار الحکومت)۔

هلع: هَلِعَ -هَلَعًا: گھبرانا (صفت هَلِع و هَلُوع):
بھوکا ہونا۔ الهُلَع: حریص۔ الهَالِع جمع هَوَالِع
(فا)۔ نعام هالِع: تیز رفتار شتر مرغ، مونث کے لئے
نعامةٌ هالعٌ و هالعة کہاجاتا ہے۔ شحٌّ هَالِعٌ:
غمناک حرص۔ الهَلَع (مص) و الهُلاع و
الهَلَعَان لڑائی میں بزدلی۔ الهَلِع: غمگین۔
الهُلَعَة: جلد گھبرانے والا۔ الهَلُوع: گھبرانے والا،
ڈرپوک، حریص، لالچی، مصیبتوں میں صبر نہ کرنے
والا۔

ⓒ هَلِعَ -هَلَعًا: بے صبر ہونا، بے چین ہونا، تنگ آجانا،
بیتاب ہونا، بے قرار ہونا، مضطرب ہونا، پریشان ہونا،
مایوس ہونا۔ هَلَع: بے صبری، بے قراری، بے چینی،
گھبراہٹ، پریشانی، خوف، اندیشہ، کھٹکا، ہول،
دہشت۔ هلِع: بے صبر، بے چین، بیقرار، پریشان،
دہشت زدہ، خوفزدہ۔ هَلُوع: بے صبر، بے چین، بے
قرار، پریشان، دہشت زدہ، خوف زدہ۔

هلف: الهِلَّوْف: بھاری بھرکم، سخت بدن کا، بڑی داڑھی
والا، بہت بالوں والا، گھنی داڑھی، ابر آلود دن جس میں
سورج نہ نکلے، زیادہ پشم والا بوڑھا اونٹ (ح) جنگلی
سؤر، بہت بوڑھا آدمی، جھوٹا۔ الهِلَّوْفَة: بہت جھوٹ
بولنے والا، گھنی داڑھی، بڑھیا۔ الهُلْفُوف: بہت
بالوں والا، غیر مہذب۔

ⓒ هِلَّوْف: داڑھی والا۔

هلق: ۱۔ هَلَقَ -هَلْقًا و تَهَلَّقَ: جلدی کرنا۔
۲۔ هَلْقَمَ الشيءَ: چیز کو نگلنا۔ الهِلْقَام: موٹا، لمبا، (ح):
شیر، کشادہ باچھوں والا اونٹ وغیرہ۔ — والهِلْقَمّ: بڑا
سردار جو لوگوں کی دیتوں کو برداشت کرے۔ — والهِلْقَامَة
و الهِلْقَامَة و الهَلْقَم: پیٹو، کھاؤ۔ الهِلْقِم: قوی،
کشادہ باچھوں والا، بڑی عورت۔ کہاجاتا ہے: بحرٌ
هِلْقِمٌ: بحر عظیم۔

ⓒ هَلْقَمَ ه: کو ہڑپ کرنا، نگلنا، کو بے تحاشا کھانا۔

هلك: هَلَكَ -هَلاكًا و هُلْكًا و هُلُوكًا و تَهْلُوكًا
و مَهْلكًا و تَهْلُكَةً: ہلاک ہونا، فنا ہونا، مرنا (برے
معنی میں)۔ -ت النفس فی اصطلاح المسیحیین:
(عیسائیوں کی اصطلاح میں) نفس کا جہنم میں گرنا۔ —
هَلاكًا إليه و عليه: کا حریص ہونا، لالچی ہونا،
(کھانے پینے) کا لالچی ہونا۔ هَلَّكَ هُ: کو فنا کرنا،
کھونا۔ ہلاک کرنا، تباہ کرنا۔ اَهْلَكَ ه: کو فنا کرنا،
کھودنا۔ — المالَ: مال بیچنا۔ تَهَلَّكَ فی مشیه:
مٹک کر چلنا۔ — فی المفاوز: ریگستان میں آوارہ
پھرنا، گھومنا۔ تَهَالَكَ علی الشیءِ: کا بہت حریص
ہونا (کہاجاتا ہے: انا مُتَهالِكٌ فی مودّتك: میں
تمہاری دوستی (محبت) کا بہت حریص ہوں)۔ — فی
الامر او العَدْو: کام یا دوڑنے کی جلدی کوشش
کرنا۔ — علی الفراش: فرش پر گر جانا۔ — فی
مشیه: مٹک کر چلنا۔ اِنْهَلَكَ و اِهْتَلَكَ: اپنی جان
کو خطرہ میں ڈالنا۔ کہاجاتا ہے: مرّ یهتلك فی
عدوه: وہ دوڑنے کی کوشش کرتے ہوئے گزرا۔
اِسْتَهْلَكَ هُ: کو ہلاک کرنا، فنا کرنا۔ — المالَ: مال
خرچ کرنا۔ — فی الامر: کام کی جلد کوشش کرنا۔
الهَالِك جمع هَلْكَى و هُلَّك و هُلّاك و
هَوَالِك: (یہ فوارس اور نواکس کی طرح خلاف قاعدہ
ہیں) ہلاک ہونے والا۔ الهَالِكَة: ہالک کا مونث،
نفس حریص۔ الهَالِكِيّ: لوہار۔ الهَالُوك: سکھیا۔
الهُلْك و الهَلْك: ہلاکت۔ کہاجاتا ہے: لاذهبنّ
فإمّا هُلْكٌ و إمّا مُلْكٌ: یعنی میں جا کر رہوں گا، خواہ
تخت ملے یا تختہ۔ الهُلُك: ہلاک ہونے والا نفس۔
الهَلَك: مردار کی لاش، گرنے والی چیز، پہاڑ کی چوٹی
اور اس کے دامن کے درمیان کی فضا، دو چیزوں کے
درمیان کی ہوا۔ — واحد هَلَكَة: قحط کے سال۔
الهَلَكَة جمع هَلَكٌ: هلك کا اسم نوع۔ فلانٌ
هَلَكَة من الهَلَك: فلاں شخص کمینہ ہے۔ الهَلَكَة
جمع هَلَكَات: ہلاکت۔ هَلَك کا واحد۔ الهَلْكَاءُ:
ہلاکت، اور دینے کے لئے کہاجاتا ہے: هَلَكَة
هَلْكَاء: زبردست ہلاکت۔ الهَلْكُون و الهِلْكُون:
قحط زدہ زمین، اگرچہ وہاں پانی ہو، وہ زمین جس پر
عرصہ سے بارش نہ ہوئی ہو۔ کہاجاتا ہے: هذه ارضٌ
هَلْكُون او هَلْكِين: یہ وہ زمین ہے جہاں عرصہ
سے بارش نہیں ہوئی۔ الهَلّاك: راستہ گم کردہ لوگ،
بھکاری لوگ۔ الهَلُوك جمع هُلُك من النساء:
آوارہ عورت۔ أهْلَكُ الناس: زیادہ ہلاک ہونے
والے۔ التَهْلُكَة: ہر وہ چیز جس کا انجام ہلاکت ہو۔
التَهْلُوك: ہلاکت۔ المَهْلَكَة و المَهْلِكَة
و المَهْلُكَة جمع مَهَالِك: ہلاکت کی جگہ، بیابان
ریگستان۔ المَهَالِك: لڑائیاں، جنگیں۔ المُهْتَلَك:
دوسروں پر گذارہ کرنے والا۔ المُهْتَلِكُون: چارہ کی
تلاش میں راہ گم کردہ لوگ۔ کہاجاتا ہے: طریقٌ مُسْتَهْلِكٌ
الوِرْد: دشوار گزار راستہ۔

ⓒ هَلَكَ -هَلْكًا و هُلْكًا و هَلاكًا و تَهْلُكَةً: فنا ہونا،
مرنا، نیست و نابود ہونا، تباہ ہونا، (کا) نام و نشان مٹ
جانا، حرف غلط کی طرح مٹ جانا۔ هَلَّكَ و اَهْلَكَ
ه: کو تباہ کرنا، برباد کرنا۔ أَهْلَكَ الحَرْثَ و
النَّسْلَ: بالکل یا تمام کا تمام تباہ کر دینا۔ تَهَالَكَ فی:
میں یا کو کرنے کی کوشش کرنا، زور لگانا، جدوجہد کرنا۔ —
علی: پر جھپٹا مارنا، پر گرنا، پر اپنے آپ کو گرانا، کے
لئے جان پر کھیل کر لڑنا، کے لئے لالچ طمع یا حرص و آز
سے کام لینا، کا آرزومند ہونا، کے لئے ولولہ، جوش یا
گہری دلچسپی محسوس کرنا، میں سرگرمی سے لگ جانا۔ —:
کمزور ہونا، لاغر ہونا، تھک جانا، ہار کر بیٹھ جانا، ہمت
ہار دینا۔ اِنْهَلَكَ و اِهْتَلَكَ: خطرہ مول لینا، جان
جوکھوں میں ڈالنا، جان پر کھیل کر کرنا۔ اِسْتَهْلَكَ
فی: کی کوشش کرنا، میں جانفشانی کرنا، جدوجہد کرنا،
کی انتہائی کوشش کرنا۔ — ه: کو ضائع کرنا، لٹانا، اڑا
دینا، خرچ کرنا، کو کل خرچ کر ڈالنا، کو سارا استعمال کر
لینا، برت ڈالنا، کو استعمال میں لانا۔ (قرضہ) چکانا،
ادا کرنا۔ اُسْتُهْلِكَ: فنا ہونا، مرنا۔ هُلْك: موت،
تباہی، بربادی۔ هَلْكَة و هَلَكَة: مکمل گھاٹا، خسارہ یا
نقصان، تباہی، بربادی، آفت، سانحہ، مصیبت، خطرہ،
سخت خطرہ کی صورت حال۔ هَلاك: مکمل خسارہ،
گھاٹا، نقصان، تباہی، بربادی، ستیاناس، ابدی نفرین،
پھٹکار، عذاب۔ مَهْلَكَة و مَهْلُكَة و مَهْلِكَة
جمع مهالك: خطرناک جگہ، خطرہ کی جگہ، خطرناک
صورت حال، خطرہ، سخت خطرہ۔ تَهْلُكَة: تباہی،
خطرہ، خطرناک صورت حال۔ تَهَالُك علی: کے
لئے جوش ولولہ، شوق سرگرمی، میں واضح دلچسپی۔
تهالك: کمزوری، تھکن، تھکاوٹ، مشقت، سخت
تھکاوٹ، غنودگی۔ استهلاك: خرچ، استعمال،
صرف، فرسودگی، گھسنا، قرض کی ادائیگی، بیباقی۔ اِسْتِهلاکی:
استعمال کی (چیزیں وغیرہ)۔ مُسْتَهْلِك: صارف
(consumer)۔ مُسْتَهْلَك: خرچ، استعمال۔
هَالِك جمع هَلْكَى و هُلَّك و هُلّاك و
هَوَالِك: فنا ہونے والا، مرنے والا، مرا ہوا، فانی، فنا
پذیر، برباد ہونے کے لائق، قابل بربادی، ناپائدار،
زائل ہو جانے والا، دوزخ میں جانے والا، ملعون،
ناقابل تلافی طور پر برباد شدہ، ناقابل واگزاشت۔
مُهْلِك: تباہ کن، نیست و نابود کرنے والا، ضرر رساں،
جانکاہ، مرجھایا ہوا، مضر، مہلک، مضرت رساں، خراب
حال، خطرناک، خوفناک، جان لیوا، تباہی یا استیصال کا
وسیلہ، ذریعہ یا آلہ۔ مُتَهالِك: تھکا ہوا، خراب، خستہ،
پٹا ہوا مہرہ۔ هَلِّلُویا: حمد و ثنا۔

هلم: ۱۔ هَلُمَّ: چلے آؤ (لازم)۔ هَلُمَّ شهداء
كم: اپنے گواہوں کو حاضر کرو۔ یہ ایک ایسا اسم فعل
ہے جس میں واحد، جمع، تذکیر و تانیث یکساں ہے۔

اسے فعل بنا کر متصرف کی شکل دیتے ہوئے اس کے ساتھ ضمیریں لگاتے ہیں چنانچہ تثنیہ کی صورت میں کہتے ہیں: هَلُمَّا: مونث کی صورت میں کہتے ہیں: هَلُمِّي: مذکر کی جمع کی صورت میں کہتے ہیں: هَلُمُّوا اور عورتوں کو کہتے ہیں: هَلْمُمْنَ۔ اکثر عرب ایسا کرتے ہیں لیکن پہلی بات زیادہ فصیح ہے۔ کبھی اس کے ساتھ لام کا صلہ لاتے ہیں اور کہتے ہیں: هَلُمَّ لَكَ و هَلُمَّ لكما: جیسے کہتے ہیں هیت لک۔ کبھی اس کے ساتھ تاکید کا نون ثقیلہ بھی لگا لیتے ہیں۔ چنانچہ کہا جاتا ہے: هَلُمَّنَّ يا رجل و هَلُمِّنَّ يا امراة و هَلُمَّانِّ يا رجلان و يا امراتان و هَلُمُّنَّ يا رجال و هَلْمُمْنَانِّ يا نسوة۔ هَلْمَمَ هَلْمَمَةً بفلان: فلان کو هَلُمَّ کہہ کر بلانا۔ اَهْلَمَ بفلان: کو بلانا، پکارنا۔ الهَلْم: هَلُمَّ کا جواب۔ کہا جاتا ہے: جاد بهلم: اس نے اس کی اطاعت کی۔

۲۔ الهِلْم (ح): پہاڑی ہرنیاں۔ الهِلَّم: ڈھیلا۔ کہا جاتا ہے: رجلٌ هِلَّمٌ و امراة هِلَّمَةٌ: ڈھیلا مرد، ڈھیلی عورت۔ الهَلَام (ط): بچھڑے کے گوشت پوست سے تیار کیا ہوا کھانا، سکباج کا روغن سے صاف کردہ شوربا، چپکانے والا مادہ۔ الهَلِيْم: چمٹنے والا، چپکنے والا۔ الهَيْلَمان و الهَيْلُمان و الهِلْمَان: بہت چیز، بعض کے نزدیک اس کا معنی خیر کثیر ہے۔ کہا جاتا ہے: جاء نا بالهَيْلِ و الهَيْلُمان: وہ بہت مال لے کر ہمارے پاس آیا۔

۞ هَلُمَّ: اٹھو، آؤ، نہ بھئی، اب، آؤ بھی، آگے کی طرف۔ لاؤ! مجھے (ہمیں) دو!۔ هَلُمِّي اليه: اب جلدی سے اس کے پاس جاؤ (مونث کو خطاب)۔ هَلُمَّ بنا: آؤ بھی، آؤ چلیں۔ و هَلُمَّ جَرًّا: وغیرہ وغیرہ، و قِس على هذا، هِلَّم: نڈھال، تھکا ماندہ، ست، لنگڑا، کاہل الوجود۔ هُلَام: جیلی (jelly)، جلاٹین (gelatin)۔ هُلَامِيّ: جیلی جیسا، چپ چپا، چیپ دار، لیس دار۔

هلى ۱۔ هَالَى مُهَالَاةً: سے لڑنا، سے جھگڑنا۔ الهَالِي: هائل کا الٹ۔ هَلا: گھوڑے کو ڈانٹنے کی آواز۔ هَيْهَلا: دیکھو مادہ ح ی ی۔

۲۔ الهِلْيُوسُكُوب: آفتاب کو بغور دیکھنے کی سیاہ یا رنگین شیشوں والی دوربین۔

۳۔ هِلِيْكُوبْتِر: ہیلی کاپٹر (helicopter)۔

۴۔ الهِلْيُوم: ہیلیم (helium) (ایک ہلکی گیس کا نام)۔

۵۔ الهِلْيَون: واحد هِلْيَوْنَة (ن): مارچوبہ، ناگ دون، موصلی سفید (asparagus)۔

هم ۱۔ هَمَّ هَمًّا و مَهَمَّةً الامرُ فُلانًا: کو کسی معاملہ کا بے چین کرنا، غمگین کرنا۔ السقمُ جسمَهُ: بیماری کا جسم کو گھلا دینا۔ فلانٌ الشحمَ: فلاں کا چربی پگھلانا۔ ــت الشمسُ الثلجَ: سورج کا برف پگھلانا۔ اللبنَ: دودھ دوہنا۔ هَمَّ بالشيءِ: کسی چیز کا ارادہ کرنا، کو پسند کرنا، کا عزم کرنا، قصد کرنا۔ کہا جاتا ہے: وقعتِ السُوسَةُ في الطعام فهَمَّتْهُ: کیڑا کھانے میں گر گیا اور اسنے کھانے کا گودا کھا کر اسے کھوکھلا کر دیا۔ هُمُومَةً و هَمَامَةً الرجلُ: آدمی کا بہت بوڑھا ہونا۔ هَمًّا و هَمِيمًا خِشاشُ الارض: زمین کے کیڑے مکوڑوں کا رینگنا۔ هَمَّمَت المراةُ في رأس الصبي: ماں کا بچہ کو لوری سے سلانا، کی جوئیں نکالنا۔ أَهَمَّ الامرُ فلانًا: کو کسی معاملہ کا بیقرار کرنا، رنجیدہ کرنا، غم میں ڈالنا۔ کہا جاتا ہے: أَهَمَّهُ الامرُ حتى هَمَّهُ: معاملہ نے اسے اتنا رنجیدہ کیا کہ اُس کو گھلا ڈالا۔ الشيخُ: بوڑھے کا بہت بوڑھا ہونا۔ تَهَمَّمَ الشيءَ: چیز کو تلاش کرنا۔ کہا جاتا ہے: ذهبتُ أتهمَّمُهُ: میں اسے تلاش کرتے ہوئے گیا۔ ــــ رأسه: کے سر سے جوئیں نکالنا۔ اِنْهَمَّ الشحمُ او البردُ: چربی یا اولے کا پگھلنا۔ ــــ العَرَقُ في جبينه: پسینہ کا پیشانی پر بہنا۔ ــــت البقولُ: ترکاریوں کا ہانڈیوں میں پکایا جانا۔ الشيخُ: شیخ کا بہت بوڑھا ہونا۔ اِهْتَمَّ الرجلُ: غمگین ہونا۔ ــــ له بامره: اس نے اُس کے معاملات کا بندوبست کرنے میں بہت محنت اور کوشش کی۔ اِسْتَهَمَّ فلانٌ: اپنی قوم کے معاملات میں دلچسپی لینا۔ اِسْتَهَمَّ بالامر و في الامر: کو کسی امر میں دلچسپی لینے کے لئے کہنا۔ الهَامَّة جمع هَوَام: ہر زہریلا کیڑا، کبھی هوام ایسے حشرات پر بھی بولا جاتا ہے جو قاتل نہیں ہوتے۔ ابوزيك هوامُّ رأسك: کیا تمہیں جوئیں تکلیف دیتی ہیں؟ یہاں هوام الرأس سے مراد جوئیں ہے۔ الهَمّ (مص) جمع هُمُوم: غم، ضروری بات جس کے کرنے کا انسان فکرمند ہو۔ کہا جاتا ہے: هذا رجلٌ هَمُّكَ من رجلٍ: یہ شخص تمہارے لئے فلاں شخص سے کافی ہے۔ هذا رجلٌ هَمٌّ: یہ مرد اولوالعزم ہے۔ الهِمّ: دبلا پتلا۔ ــ جمع أهمام: بہت بوڑھا آدمی۔ قدحٌ هِمٌّ: ٹوٹا ہوا پرانا پیالہ۔ الهِمَّة جمع هِمَّات و هِمَائِم: بہت بوڑھا آدمی، بہت بوڑھی عورت۔ کہا جاتا ہے: هو رجلٌ هِمَّتُكَ من رجل: یہ شخص تمہارے لئے فلاں شخص سے کافی ہے۔ ــــ و الهِمَّة جمع هِمَم: منصوبہ، ہمت قصد ارادہ خواہش، ابتدائی ارادہ، پختہ ارادہ۔ کہا جاتا ہے: له همة عاليةٌ: وہ بلند ارادہ رکھتا ہے۔ هو بعيد الهِمَّة: وہ بلند حوصلہ ہے۔ الهُمَام من الثلج او الشحم جمع هُمَام: پگھلی ہوئی برف یا چربی، بہادر اور سخی سردار، بلند ہمت بادشاہ۔ (ح): شیر۔ الهَمَّام: کسی کام کا ارادہ کر کے اسے کر گزرنے والا، چغلخور۔ ناقةٌ هَمُومٌ: خوش رفتار اونٹنی۔ سحابةٌ هَمُومٌ: بارش برسانے والا بادل۔ بئرٌ هَمُومٌ: بہت پانی والا کنواں۔ قَصَبٌ هَمُومٌ: ہوا سے ہلتا ہوا نرسل۔ الهَمِيم: سرایت۔ (کہا جاتا ہے: لِلشراب هَمِيمٌ في العظام: شراب ہڈیوں میں سرایت کر جاتی ہے)۔ ــــ من المطر: ہلکی بارش۔ الهَمِيمَة جمع هَمَائِم: چھوٹی چھوٹی بوندوں کی ہلکی بارش۔ التَهْمِيم: ہلکی بارش۔ المُهِمّ (فا) جمع مَهَامّ: شدید معاملہ، مشغول کرنے والا معاملہ۔ المُهِمَّة جمع مُهِمَّات: مُهِمّ کا مونث۔ المُهِمَّاتُ من الامور: اہم معاملات، رنجیدہ امور۔ مُهِمَّاتُ العساكر: فوجی ذخائر، فوجی یا جنگی سامان۔ کہا جاتا ہے: لامَهَمَّة لي بذلك: میں اسے کرنے کا نہ ارادہ رکھتا ہوں اور نہ کروں گا۔ المَهْمُوم (مفع): مغموم، رنجیدہ، غمگین، پگھلا ہوا۔

۲۔ هَمْهَمَ هَمْهَمَةً: آہستہ بولنا، غم کی وجہ سے آواز کو سینہ میں پھرانا۔ ــــ الرعدُ: بادل کا گرجنا۔ الهُمْهَام: بہادر سخی سردار۔ (ح): شیر۔ الهَمْهَامَة و الهُمْهُومَة: اونٹوں کا بڑا گلہ۔ الهَمْهَمَة (م) جمع هَمَاهِم: گائیوں اور ہاتھیوں وغیرہ کی آواز، بیٹھی یا پڑی ہوئی آواز۔ الهُمْهُوم: آواز نکالنے والا۔ (ح): شیر، ہوا سے ہلتا ہوا نرسل۔ الهُمْهِيم (ح): شیر، گدھا جو اپنے سینہ میں اپنی رینگنے کی آواز پھرائے۔

۳۔ هَمْهَام (اسم فعل): کچھ باقی نہیں رہا۔

۞ هَمَّ هَمًّا و مَهَمَّةً ه: کو بے چین کرنا، بیقرار کرنا، مشوش کرنا، رنجیدہ کرنا، کو رنج، تکلیف یا مصیبت پہنچانا، کو مغموم کرنا، کو سوچ میں غرق کرنا، کو پہلے ہی قبضہ میں لے لینا، کو راغب کرنا، شوق دلانا، کی (میں) دلچسپی پیدا کرنا، سے غرض رکھنا، واسطہ رکھنا، کو توجہ دلانا۔ سے متعلق ہونا، سے واسطہ ہونا، سے غرض یا شوق رکھنا، سے تعلق یا سروکار رکھنا، لگاؤ رکھنا، کے دل کو لگنا، کے دل میں اتر جانا، کے دل پر اثر کرنا، کے لئے باعث دلچسپی ہونا، کے ذہن پر ہونا، معاملہ یا واسطہ ہونا، کے لئے اہم ہونا، کے لئے اہمیت رکھنا؛ کو پریشان کرنا، کو تکلیف دینا، زحمت دینا۔ ــــ ب: کے

متعلق سخت پریشان یا فکر مند ہونا، پریشان ہونا، کو ذہن
میں رکھنا، کا ارادہ ہونا، کا منصوبہ بنانا، کی تیاری کرنا، کا
پروگرام بنانا، کچھ کرنے پر غور کرنا، کچھ کرنے کا سوچنا۔
ـــ ب ان: کچھ کرنے کو ہونا، کو کرنے ہی لگنا، کچھ
کرنے کا آغاز کرنا، کچھ کرنا شروع کرنا۔ ـــ: اٹھنا۔
أهَمَّ ہ: کو رنجیدہ کرنا، دکھ پہنچانا، کو مغموم کرنا، کو رنج،
تکلیف یا مصیبت پہنچانا، کو کسی خیال میں محو کر دینا، کے
دل کو لگنا، کے دل میں اتر جانا، کا ارادہ کرنا، قصد کرنا، کا
لحاظ کرنا، کے ذہن پر ہونا، کا واسطہ ہونا، معاملہ ہونا، کو
پریشان کرنا، کے لئے دلچسپی کا باعث ہونا، کو راغب
کرنا، شوق دلانا، کی دلچسپی پیدا کرنا۔ ـــ: اہم ہونا،
ضروری ہونا۔اهتمّ ب: کی وجہ سے پریشان ہونا،
رنجیدہ ہونا، کے متعلق پریشان ہونا۔ ـــ ب (کبھی)
سے دلچسپی لینا، میں مصروف ہونا۔ ـــ ب: کے
لئے تشویش محسوس کرنا، میں دلچسپی لینا، کو اہمیت دینا،
میں دلچسپی رکھنا، کی دیکھ بھال کرنا، کی نگرانی کرنا، پر توجہ
دینا، کا نوٹس لینا، کو ذہن میں رکھنا۔ ـــ ل ب: کے
لئے، کے متعلق یا کی خاطر یا طرف سے مصیبت اٹھانا،
ہر طرح کی کوشش کرنا۔ ـــ ب: کا خیال رکھنا، کی مدد
کرنا، معاونت کرنا، کو اپنی زیرِ حمایت لینا، کے لئے تیار
رہنا، کا اہتمام کرنا، کا سوچنا۔ ل: کے متعلق پریشان
ہونا، متردد ہونا۔هَمّ جمع هُمُوم: پریشانی،
تشویش، فکر مندی، وجہ تشویش، رنج یا پریشانی کا
باعث، دکھ، رنج، غم، الم، ملال، اندوہ، غم کا باعث،
افسوس، مصیبت، قہر، بپتا، ایذا، دکھ، تکلیف، دلچسپی،
ارادہ، منصوبہ، مقصد، اہم معاملہ، وزن، لحہ، اہمیت۔
هِمّ جمع أهمام: مونث هِمَّة جمع هِمّات و
هَمَائِم: خستہ حال، زار و نزار، سٹھیایا ہوا، بوڑھا۔
هِمَّة جمع هِمَم: کوشش، عالی حوصلگی، بلند نظری،
اولوالعزمی، حوصلہ مندی، آرزو، تمنا، ارادہ، مقصد،
منصوبہ، عزم، عزمِ مصمم، پکا ارادہ، استقلال، ثابت
قدمی، شوق، سرگرمی، جوش، گرم جوشی، لگن، دھن، عالی
منشی، عالی ظرفی، بلند مقصد آرزو، تمنا۔بعیدُ الهِمَّة و
عالي الهِمَّة: بہت اونچی باتیں سوچنے والا، دور رس
مقاصد والا، عالی منش، عالی ظرف۔هَمَّام: پریشان،
متردد، شائق متمنی، شوقین، سرگرم، توانا، طاقتور، مستعد،
باہمت۔هُمَام جمع هِمام: عالی منش، عالی ظرف،
سخی، فراخدل، ہیرو کا (سا)، بہادر، دلبر، شجاع۔أهَمّ:
زیادہ اہم، زیادہ اہمیت کا حامل۔أهَمِّيَّة: اہمیت،
دلچسپی۔عديم الأهميّة: غیر اہم۔علَّق اهمية
علی: کو اہمیت دینا۔کان من الأهمية بمكانٍ
عظیم: انتہائی اہمیت کا حامل ہونا۔مَهَمَّة جمع
مَهَام: اہم معاملہ، کام، فرض، فریضہ منصوبہ، ذمہ
داری، تفویض، مقصد، مشن۔مَهَامُ الأُمُور: اہم
معاملات۔مهامُ المَنْصِب: سرکاری فرائض، سرکاری
کام۔تهميم۔تهميمة: لوری۔هَام:
اہم، بہت اہم، بہت بھاری، وزنی، سخت اہم، سنگین،
سنجیدہ، قابل توجہ دلچسپ۔هَامَّة جمع هَوَام:
چھوٹے ضرر رساں جانور یا کیڑے مکوڑے، تباہ کن
کیڑے مکوڑے وغیرہ، رینگنے والا جانور۔مَهْمُوم:
پریشان، مصیبت زدہ، رنجیدہ، غمگین، غم زدہ، ملول،
سوچ میں غرق، مطلبی، غرض مند، دلچسپی رکھنے والا۔
مُهِمّ: اہم، وزنی، نہایت اہم، ضروری، مہتم بالشان،
سنگین دلچسپ۔مُهِمَّة جمع مُهِمَّات: اہم معاملہ
(جمع) ضروریات، شدید یا اہم ضروریات، ساز و
سامان اشیائے ضروریہ، مسالہ، سامان، ذخائر، فوجی
ضروریات، رسد، بہم پہنچائی ہوئی چیزیں، اشیائے
خوردنی۔مُهِمَّات حربية: جنگی سامان۔مُهِمَّاتُ
مُتَحَرِّكَة: محکمہ ریل کے انجن کے ڈبے وغیرہ۔
مُهْتَمّ ب: میں دلچسپی لینے والا، کے متعلق پریشان
متردد، پر متوجہ کا خیال رکھنے والا۔المُهِمَّات: دیئے
ہوئے کام، مفوضہ کام، فرائض منصبی، وظائف۔

هُمَا: وہ دونوں، وہ دو۔هُمَايوني: شہنشاہی، خسروی،
خسروانہ۔

هما: هَمَأ يَهْمَأُ هَمْأً الثوبَ: کپڑے کو کھینچ کر پھاڑنا،
کپڑے کو پرانا کرنا، بوسیدہ کرنا۔أَهْمَأَ الثوبَ:
کپڑے کو پھاڑنا، پرانا کرنا۔تَهَمَّأَ و إنْهَمَأَ الثوبُ:
کپڑے کا ٹکڑے ٹکڑے ہونا، پرانا اور بوسیدہ ہونا۔
الهِمْءُ جمع أهْمَاء: پھٹا ہوا پرانا کپڑا۔

همت: هَمَتَ۔هَمْتًا الثريدُ: ثرید کا چکنائی والا ہونا۔
أهْمَتَ الكلامَ او الضحكَ: کلام یا ہنسی کو
چھپانا۔

همج: هَمَجَ۔هَمَجًا: بھوکا ہونا۔ـــت الابلُ من
الماء: اونٹوں کا ایک بار پانی پی کر سیراب ہونا۔
صفت هَوَامِج۔أهْمَجَ الفرسُ: گھوڑے کا پوری
رفتار سے دوڑنا۔ـــ الشيءَ: چیز کو چھپانا۔اِهْتَمَجَ
الرجلُ: مرد کا کمزور ہونا۔ـــ وجهُهُ: کا چہرہ پژمردہ
ہونا۔الهَامِج (فا): انبوہ جس کا کوئی قائد نہ ہو۔ریوڑ
جس کا چرواہا نہ ہو، فوج جس کا کوئی افسر نہ ہو۔کہا جاتا
ہے هَمَجٌ هَامِجٌ: رذیل لوگ۔الهَمَجُ (مص)
واحد هَمَجَة: بھوک، دبلی بکریاں، ایک قسم کا مچھر،
چھوٹی مکھیاں، بدانتظامی۔جمع أهْمَاج: بیوقوف عامة
الناس۔کہا جاتا ہے رَجُلٌ هَمَجٌ و هَمَجَةٌ و امرأةٌ
هَمَجَةٌ و رجالٌ هَمَجٌ: بیوقوف مرد، عورت اور
بہت سے بے وقوف مرد۔قومٌ هَمَجٌ: بے خیر لوگ۔
الهَمِيجُ من الظباء: جوان خوبصورت جسم کا ہرن۔
ـ من الرجال: پتلے پیٹ والا۔

هَمَج: (اسم جنس واحد هَمَجَة جمع أهْمَاج: چھوٹی
مکھیاں، گنتیاں، کمینے، گھٹیا لوگ، اراذل، بھیڑ، ہجوم،
وحشی، غیر مہذب لوگ۔هَمَج: بھوک۔هَمَجٌ
هَامِجٌ: بے حد بھوک۔هَمَجِي: غیر مہذب، وحشی،
بد اخلاق، بے سلیقہ، بے ادب، بدتمیز، تیز و تند، وحشیانہ،
اکھڑ، ناشائستہ، جنگلی، خونخوار وحشی۔هَمَجِيَّة: بربریت،
سنگدلی، بے رحمی، سفاکی، خونخواری، وحشیانہ حالت،
تندی، بے ہودگی، بدتہذیبی، بدتمیزی، اکھڑپن، جہالت
وحشت۔

همد: هَمَدَ۔هُمُودًا تِ النارُ: آگ کا بجھنا، ٹھنڈا
ہونا۔ـــ القومُ: لوگوں کا مرنا (کہا جاتا ہے كَادَ
يَهْمُدُ من الجوع: بھوک سے مرنے لگنا صفت:
هَامِد و هَمِدٌ و هَمِيد)۔ـــت اصواتهم: کی
آوازوں کا بند ہو جانا۔هَمْدًا و هُمُودًا تِ الارضُ:
زمین کا بنجر ہونا، بے آب و گیاہ ہونا۔ـــ شجرُ
الارض: درختوں کا گھٹتے گھٹتے کم ہو جانا یا ختم ہو جانا۔
ـــ الثوبُ: کپڑے کا عرصہ تک لپٹے لپٹے تہوں پر
سے پھٹ جانا۔صفت هَامِد جمع هُمَّد۔هَمَّدَ
هُ: کو بجھانا۔أهْمَدَ في المكان: کسی جگہ میں
اقامت کرنا۔ـــت الريحُ: ہوا کا ساکن ہونا۔ـــتِ
الهديةُ غضبَهُ: تحفہ کا کسی کے غصہ کو دھیما کرنا۔
فلانٌ: تکلیفوں میں چپ رہنا۔ـــت اصواتُ
القوم: لوگوں کی آوازوں کا خاموش ہو جانا۔ـــ
القحطُ الارضَ: قحط کا زمین کی نباتات کو سکھا دینا۔
کہا جاتا ہے اتوا علی قوم فأهمدوهم: وہ
لوگوں پر آئے اور انہیں موت سے ہمکنار کر دیا۔
الهامد (فا) جمع هَوَامِد: متغیر بوسیدہ سیاہ، خشک
نباتات اور درخت، بنجر جگہ۔الهَمْدَة: خاموشی۔
المِهْماد (اع): آواز وغیرہ کو کمزور کرنے کا آلہ۔
۲أهْمَدَ في السير: جلدی چلنا۔ـــ القومُ في
الطعام: کھانے پر ٹوٹ پڑنا۔ـــ الكلبُ: کتے کا
تیز دوڑنا۔

هَمَدَ۔هُمُودًا: کم ہونا، مدھم پڑنا، گھٹ جانا، بیٹھ
جانا، دب جانا، دھنس جانا، مدہم ہونا، فرو ہونا، ساکن
ہونا، ختم ہونا، مر جانا، فنا ہونا، مرجھانا، سوکھنا، خشک ہونا،
ٹھنڈا ہونا، چھوٹا ہو جانا، سکڑ جانا۔هَمَّدَ و أهْمَدَ ہ:

کو چپ کرنا، ساکن کرنا، بند کرنا، تسکین دینا، کا جوش فرو کرنا، کو دھیما کرنا، کا غصہ ٹھنڈا کرنا، تکلیف کو کم کرنا، گھٹانا، کو دبا دینا، فرو کرنا، بجھانا۔ هُمُود: نیستی، فنا، مٹنا، باقی نہ رہنا، (جوش وغیرہ) کا ٹھنڈا ہونا، فرو ہونا، کم ہونا، تھکن، تکان، سستی، کمزوری، ناتوانی، بے حرکتی، بے حسی، عدم دلچسپی، سختی، عدم لچک، موت۔ هَامِد: خاموش، ٹھنڈا، ٹھنڈی، بجھی ہوئی ناپید، بے جان، سخت (لاش)۔

همذ: الهَمَاذِی: تیز رفتاری (کہا جاتا ہے: اِنَّهُ لَذُو هَمَاذِی فی جریہ: وہ دوڑنے میں تیز رفتار ہے)۔ تیز رفتار اونٹنی یا اونٹ، گرمی یا بارش کی شدت۔ هَمَذَانُ: ایک شہر کا نام۔ الهمذانی: ہمذان کا، ہمذانی، ہمذان کا باشندہ، بہت بولنے والا، گپی، باتونی۔ ـــ من المشی: ایک قسم کی چال کی دوسری قسم میں آمیزش۔ کہا جاتا ہے: هو یمشی هَمَذَانِیاً: وہ طرح طرح کی چالیں چلتا ہے۔

همر: ۱۔ هَمَرَ ـُ هَمْراً الماءَ: پانی گرانا۔ ـــ الماءُ: پانی کا گرنا۔ کہا جاتا ہے: همرت العینُ بالدمع: آنکھ کا آنسو گرانا۔ ـــ ما فی الضرع: تھن کا سب دودھ دوہ لینا۔ ـــ لفلانٍ من مالِهِ: فلاں کو اپنا مال دینا۔ ـــ البناءَ: عمارت ڈھانا۔ ـــ الفرسُ الارضَ: گھوڑے کا زمین کو ٹاپوں سے زور سے مارنا۔ ـــ الکلام و فی الکلام: بہت بولنا۔ هَامَرَ مُهَامَرَةً الشیءَ: چیز کو لینا، لیجانا۔ اِنْهَمَر الماءُ: پانی کا گرنا، بہنا۔ ـــ البناءُ: عمارت کا گرنا۔ ـــ ت الشجرةُ: درخت کا جھڑے ہوئے پتوں والا ہونا۔ اِهْتَمَر الفرسُ: گھوڑے کا دوڑنا۔ ـــ الفرسُ الارضَ: گھوڑے کا زمین کو ٹاپوں سے مارنا۔ الهَامِر (فا) سحابٌ هامِرٌ: بہت برسنے والا بادل۔ رملٌ هامِرٌ: بہت ریت۔ الهَمِر: موٹا آدمی۔ الهَمْرَة: همر کا اسم مرۃ۔ بارش کی بوچھاڑ، غصہ سے بھری ہوئی گفتگو۔ الهَمَّار من السحاب: بہت برسنے والا بادل۔ ـــ من الرجال: بہت بکواسی، ج: الهَمِیرَة و الهَمِیر: بہت بوڑھی عورت۔ المِهْمَار: مہمانوں کی بہت ضیافت کرنے والا، بہت بکواسی، ج: الیَهْمُور: بہت بک بک کرنے والا، بہت ریت۔

۲۔ هَمْرَجَ علیه الخبرَ: سے گڈمڈ خبر بیان کرنا۔ الهَمْرَجَة: خبر کی گڑبڑی، اختلاط آمیزش، خفت، سرعت، لوگوں کا شور، باطل۔ الهُمْرُجَان: لوگوں کا شور۔

۳۔ تَهَمْرَشَ القومُ: لوگوں کا حرکت میں آنا۔ اسم: الهَمْرَشَةَ۔ الهَمْرَش: حرکت۔ الهَمَّرِش: بہت بوڑھی عورت، بہت دودھ والی اونٹنی۔ المِهْمَار: مہمانوں کی بہت ضیافت کرنے والا، بہت بک بک کرنے والا۔ المِهْمَر: بہت بک بک کرنے والا۔ الیَهْمُور: بمعنی المِهمار، بہت ریت۔

◌ هَمَرَ ـُ هَمْراً ه: (پانی، آنسو) گرانا، بہانا۔ اِنْهَمَر: گرنا، بہنا، (بارش کا) برسنا، (آنسوؤں کا) بہنا۔ هَمْرَة: بارش کی بوچھاڑ، غراہٹ، غرّانا۔

همز: هَمَزَ ـِ هَمْزاً هُ: کی چٹکی لینا، کو دبانا، کو چھونا، ہٹانا، مارنا، دانتوں سے کاٹنا، کی غیبت کرنا (صفت: هَمَّاز و هُمَزَة) کو توڑنا۔ ـــ به الارضَ: کو زمین پر پچھاڑنا۔ ـــ الفرسَ: گھوڑے کو مہمیز چبھونا تاکہ وہ دوڑے۔ ـــ العنبَ اَو رأسَهُ: انگور نچوڑنا۔ ـــ الشیطانُ الانسانَ: شیطان کا انسان کے دل میں وسوسہ ڈالنا۔ ـــ الکلمةَ او الحرفَ: کلمہ یا حرف کو ہمزہ کے ساتھ بولنا یا کلمہ اور حرف پر ہمزہ لگانا۔ اِنْهَمَزَت الکلمةُ او الحرفُ: کلمہ یا لفظ کا ہمزہ کے ساتھ پڑھا جانا یا کلمہ یا حرف کا ہمزہ کی علامت والا ہونا۔ الهَامِز (فا) جمع هُمَّاز و هَامِزُون: بڑا عیب گیر۔ الهَمْز مص۔ هَمْزُ الشیطان: جنون۔ (هَمَزَاتُ الشیطان شیطانی وسوسے)۔ الهَمْزَة جمع هَمَزَات: ہمزہ کا اسم مرہ حروف تہجی کا پہلا حرف۔ الهُمَزَة: نکتہ چین، بہت عیب گیر۔ کہا جاتا ہے: رجُلٌ هُمَزَةٌ و امرأةٌ هُمَزَةٌ: بہت نکتہ چین یا عیب گیر مرد اور عورت۔ ریحٌ هَمَزَی: سخت آواز والی ہوا۔ قوسٌ هَمَزَی: تیر کو دور پھینکنے والی کمان۔ الهَمَّاز: عیب گیر، طعن و تشنیع کرنے والا۔ قوسٌ هَمُوزٌ: تیر کو دور پھینکنے والی کمان۔ رجلٌ هَمِیزُ الفؤاد: تیز فہم آدمی۔ المِهْمَز و المِهْمَاز جمع مَهَامِز و مَهَامِیز: مہمیز۔ ایڑ۔ المِهْمَزَة: چابک، لاٹھی یا ڈنڈا جس کے سرے پر لوہے کی کیل لگی ہو۔

◌ هَمْزٌ: ایڑ لگانا، آنکس مارنا، چھیڑنا، چبھونا، آگے بڑھانا، دبانا، مارنا، ضرب لگانا، ٹھوکر لگانا، لات مارنا، چغل خوری، بہتان، تہمت۔ هَمْزٌ و لَمْزٌ: طعنے، بدنام کن یا ہتک آمیز چوٹیں یا درپردہ الزامات، آوازے، طنزیں۔ هَمْزَةُ الوصل بین: کے مابین تعلق پیدا کرنے والا رابطہ، تعلق واسطہ یا کڑی یا حلقہ۔ هَمَّاز: چغل خور، غیبت کرنے والا، بہتان لگانے والا۔ مِهْمَز جمع مَهَامِز: مہمیز، ایڑ، آر، آنکس، اکسانے والی چیز۔ مِهْمَار جمع مَهَامِیز: مہمیز، ایڑ، آر، آنکس، اکسانے والی چیز۔

همس: هَمَسَ ـِ هَمْساً الصوتَ: آواز کو دھیما کرنا۔ ـــ اِلَیَّ بحدیثِهِ: اس نے میرے ساتھ آہستہ آہستہ باتیں کیں۔ ـــ الطعامَ: منہ بند کر کے کھانا چبانا۔ ـــ الشیطانُ: شیطان کا وسوسہ ڈالنا۔ ـــ بالقدم: قدم آہستہ رکھنا۔ ـــ الرجُلُ: رات میں بغیر سستی کے چلنا۔ ـــ العنبَ: انگور نچوڑنا۔ ـــ الشیءَ: چیز کو توڑنا۔ هَامَسَ مُهَامَسَةً هُ: سے آہستہ آہستہ باتیں کرنا۔ تَهَامَسَا: آپس میں آہستہ کلام کرنا۔ کہا جاتا ہے: تَهَامَسُوا سِرّاً: انہوں نے تخلیہ میں آہستہ آہستہ گفتگو کی۔ الهَمْس (مص): آہستہ آواز، قدموں کی آہٹ۔ کہا جاتا ہے: هو یطأ الارضَ هَمْساً و یتکلم هَمْساً: وہ زمین پر آہستہ چلتا ہے، وہ آہستہ باتیں کرتا ہے۔ هو یأکل هَمْساً: وہ کھاتے وقت منہ نہیں کھولتا۔ اخذتُه اخذاً هَمْساً: میں نے اس کو سختی سے پکڑا۔ الهَمَّاس: مبالغہ کا صیغہ، سرگوشی کرنے والا، نرم خرام، شیر جو اپنے شکار کو پامال کر دے۔ الهَمُوس: رات کو چلنے والا، آہستہ قدم چلنے والا شیر، شکار کو پامال کرنے والا شیر۔ الهَمِیس: بے آواز چلنا، اونٹوں کے پاؤں کی آہٹ۔ المَهْمُوس (مفع) من الکلام: غیر واضح کلام۔ ـــ من الحروف: آہستہ بولا ہوا حرف، نرم حرف حروف مھموسہ دس ہیں جو اس قول میں آجاتے ہیں: حَثَّهُ شَخْصٌ فَسَکَت۔

◌ هَمَسَ ـِ هَمْساً: منہ ہی منہ میں کہنا، اس طرح بولنا کہ سنائی نہ دے، منہ بند کر کے کھانا، بڑبڑانا۔ ـــ ب الی: کے کان میں کچھ کہنا، سے سرگوشی کرنا۔ هَمَسَ فی اذنه: کے کان میں سرگوشی کرنا۔ تَهَامَسَ: آپس میں سرگوشی کرنا، سرگوشی میں کی گئی باتوں کا تبادلہ کرنا۔ هَمْسَة: سرگوشی، جمع هَمَسَات: سرگوشی کرنا، کان میں کہنا، سرگوشیاں۔ هَوَامِس: وہ الفاظ جو سرگوشی میں کہے جائیں۔

همش: هَمَشَ ـُ هَمْشاً الشیءَ: چیز کو جمع کرنا۔ ـــ فلاناً: کسی کو دانت سے کاٹنا۔ ـــ هَمْشاً و هَمِشَ ـَ هَمَشاً الرجُلُ: غلط باتیں بہت بولنا۔ ـــ القومُ: بولنا اور حرکت میں آنا۔ ـــ الجرادُ: ٹڈیوں کا ظاہر ہونے کے لیے حرکت میں آنا۔ هَامَشَ مُهَامَشَةً هُ: سے جلدی کرانا۔ تَهَمَّشَ الشیءَ: چیز کا کھایا جانا۔ ـــ مُنْبَطُ البئر: کنویں کی سوت کا جاری ہونا۔ تَهَامَشَ القومُ: لوگوں کا ایک دوسرے میں داخل ہو کر حرکت میں آنا۔ اِهْتَمَشَ القومُ: لوگوں کا آپس میں گھل مل جانا اور آگے پیچھے ہونا۔ ـــ ت الدابةُ او

الجرادُ: جانور یا ٹڈیوں کا آہستہ چلنا۔ الهامِش (فا): کتاب کا حاشیہ۔ الهَمْش (مص): کھانے کی تیزی۔ الهَمِش: انگلیوں سے پھرتی سے کام کرنے والا۔ کہا جاتا ہے امراَۃٌ هَمَشی او هَمَشی الحدیث: بہت بولنے اور شور کرنے والی عورت۔ الهَمِیشة: پکائی ہوئی ٹڈیاں۔

☾ هامِش: کسی کتاب یا صفحہ وغیرہ کا حاشیہ۔ علی هامِش: کے محیط میں، کے ضمن میں، سے ایک طرف، اس سلسلہ میں، اس ضمن میں، کے موقعہ پر، بسلسلہ، دربارہ۔ علی هامِش الاخبار: خبروں کی ضمنی شرحیں (بی بی سی کی خبروں پر تبصرہ کا نام)۔ هامشی: حاشیہ کا، حاشیہ سے متعلق۔

همط: هَمَطَ - هَمْطاً الرجلُ: ظلم کرنا، بولنے اور کھانے میں پروانہ کرنا۔ الشیءَ: چیز بے اندازہ لینا۔ المالَ: مال زبردستی لینا۔ تَهَمَّطَ المالَ: مال زبردستی لینا۔ اِهْتَمَطَ المالَ: مال زبردستی لینا۔ عِرضَ فلانٍ: کسی کی بے عزتی کرنا، کسی کو گالی دینا۔ الذئبُ الشاةَ: بھیڑیے کا بکری کو پکڑ لینا۔ الهَمّاط: ظالم۔

همع: ا۔ هَمَعَ - هَمْعاً و هَمَعاً و هُمُوعاً و هَمَعاناً و تَهْماعاً تِ العینُ: آنکھ کا آنسو بہانا۔ هَمَعَتِ العین بالدمع: آنکھ نے آنسو بہائے۔ هَمَعَ الطلُّ علی الشجرة: درخت پر شبنم کا گرنا۔ رأسَهُ: کا سر زخمی کرنا۔ اَهْمَعَ الدمعَ و نحوَهُ: آنسو وغیرہ کا بہنا۔ الطلُّ: شبنم کا درخت پر گرنا۔ تَهَمَّعَ الطلُّ: شبنم کا گرنا بہنا۔ الرجُلُ: رونے کا بہانہ کرنا، جھوٹ موٹ رونا۔ الدمعُ و نحوَهُ: آنسو وغیرہ کا بہنا۔ الهامِعَة جمع هَوامِع: هامِع کا مؤنث۔ دموعٌ هَوامِعُ: بہنے والے آنسو۔ سحابٌ هَمِعٌ: برسنے والا بادل۔ عینٌ هَمِعَةٌ: آنسو بہنے والی آنکھ۔ الهَمُوع: بہنے والا۔ الهَیْمَع: ناگہانی موت۔

۲۔ اُهْتُمِعَ لونُهُ: کا رنگ متغیر ہونا۔

همغ: هَمَغَ - هَمْغاً رأسَهُ: کا سر پھوڑنا۔ اِنْهَمَغَ تِ الرطبةُ: تر کھجور کا پھٹ جانا۔ ت القرحةُ: زخم کا تر ہونا۔ الهَیْمَغ: موت، ناگہانی موت۔

همك: هَمَكَ - هَمْكاً هُ فی الامر: کو کسی کام کے لئے اکسانا۔ تَهَمَّكَ و اِنْهَمَكَ فی الامر: کسی کام میں بہت مشغول ہونا، منہمک ہونا۔ اِهْمَاكَ اهْمِیکاکاً الرجلُ: مرد کا غصہ سے بھر جانا۔ صفت مُهْمِكٌ۔

☾ هَمَكَ - هَمْكاً هُ فی: پر کچھ کرنے کے لئے زور دینا، زور ڈالنا۔ اِنْهَمَكَ فی: میں منہمک ہونا، مکمل طور پر مشغول ہونا، کیلئے وقف ہونا، میں مستغرق ہونا، میں گم، غرق یا محو ہونا، کی طرف مکمل طور پر متوجہ ہونا۔ فی/علی: کا ہو رہنا، کے پیچھے اندھا ہو جانا۔ اِنهماك: انہماک، مکمل وقف، مشغولیت، دھن، عمل انجذاب، استغراق، محویت، مشغولیت۔ مُنْهَمِكٌ فی: میں منہمک، مکمل طور پر مشغول، مستغرق، گم، غرق یا محو، کیلئے وقف، کا عادی۔

همل: ا۔ هَمَلَ - هَمَلاً ت الإبلُ: اونٹوں کا بغیر چرواہے کے دن رات آزاد پھرنا۔ صفت هامِل جمع هَوامِل و هَمُولة و هامِلة و هَمَل و هُمَّل و هُمّال و هَمَلَی۔ - هَمْلاً و هَمَلاناً و هُمُولاً ت عینُهُ: کی آنکھ کا آنسو بہانا۔ ت السماءُ: آسمان کا بارش آہستہ آہستہ برسانا۔ أَهْمَلَ هُ: کو قصداً یا بھولے سے چھوڑ دینا۔ امرَهُ: کو پختہ نہ کرنا۔ الحرفَ: حرف پر نقطے نہ لگانا۔ تَهامَلَ فی الامر: کام میں سست ہونا، میں تاخیر کرنا، بے پروائی کرنا، غفلت کرنا (عام زبان میں)۔ اِنْهَمَلَ تْ عینُهُ: کی آنکھ کا آنسو بہانا۔ السماءُ: آسمان کا پیہم بارش برسانا۔ الهُمْل: پیوند لگا کپڑا۔ الهَمَل: بے روک بہنے والا پانی، اتارا ہوا چھلکا۔ من الإبل: دن رات چرواہے کے بغیر من چرنے والا اونٹ۔ الهَمِل: سن رسیدہ، بڑی عمر والا۔ الهُمّال: ویران زمین، نرم۔ الهَمالِیل: بقیہ چارہ، پھٹا ہوا کپڑا۔ المُهْمَل (مفع) من الکلام: غیر مستعمل کلام۔ من الحروف: نقطوں کے بغیر حرف۔

۲۔ الهَمَل: چھوٹا گھر۔

۳۔ هَمْلَجَ هَمْلَجَةً البرذونُ: ٹٹو یا گھوڑے کا نرم اور تیز چلنا، اچھی چال چلنا۔ الهِمْلاج جمع هَمالِیج: اچھی چال چلنے والا ٹٹو یا گھوڑا۔ دابّةٌ هِمْلاجٌ: اچھی تیز چال چلنے والا جانور۔ (مذکر مونث)

۴۔ الهَمْلَع مونث هَمْلَعَة: بے وفا، تیز رفتار اونٹ، تیز چلنے والا آدمی، زمین کو زور سے روندتا جائے۔

۵۔ هَمْلَقَ هَمْلَقَةً: جلدی کرنا۔

☾ هَمَلَ - هَمْلاً و هَمَلاناً و هُمُولاً: آنکھ کا آنسو بہانا، آنسوؤں سے تر ہونا۔ أَهْمَلَ هُ: کو نظر انداز کرنا، چھوڑ دینا، پر التفات نہ کرنا، کی پروانہ کرنا، کا لحاظ نہ کرنا، کو نہ سوچنا یا نہ دیکھنا، پر غور نہ کرنا، سے چشم پوشی کرنا، کو بھلا دینا، بھول جانا، کو استعمال نہ کرنا، کو استعمال کرنا بند کر دینا، (حرف) کو بے نقطوں کے چھوڑ دینا، یا حرف پر نقطے نہ لگانا۔ تَهامَلَ: لاپرواہ ہونا، سست ہونا، غفلت کرنا، نافرض شناس ہونا۔ اِنْهَمَلَ: آنکھ کا آنسوؤں سے تر ہونا، آنسو بہانا۔ (بارش کا) برسنا۔ هَمَل: اپنے آپ پر چھوڑا ہوا، اپنے منصوبوں پر چھوڑا ہوا، تنہا چھوڑا ہوا، چرواہے کے بغیر مویشی، نظر انداز کیا ہوا، لحاظ نہ کیا ہوا، بے التفاتی کیا ہوا، بے اعتنائی، بے توجہی کیا ہوا۔ اِهْمال: بے پروائی، بے توجہی، تغافل، فروگزاشت، فرائض سے لاپرواہی یا غفلت، ترک فرض، لغزش، قصور، عدم توجہ، نہ دیکھنا، عدم لحاظ، عدم غور۔ هامِل جمع هُمَّل: ادھر ادھر منہ اٹھائے پھرنے والا، مارا مارا پھرنے والا، آوارہ گرد، بے خانماں، خانہ بدوش۔ مُهْمِل: بے پروا، غافل، غفلت شعار، سہل انگار، فرض ناشناس، بے توجہ، پھوہڑ، بے سلیقہ۔ مُهْمَل: نظر انداز کیا ہوا، چھوڑا ہوا، لحاظ نہ کیا ہوا، خاطر میں نہ لایا ہوا، اہمیت نہ دیا گیا، خیال نہ رکھا ہوا، متروک، غیر مروجہ، پرانا، کہنہ، فرسودہ، محروم، نقطوں کے بغیر (حرف)۔ المُهْمَلات: دفتر لاپتہ خط (dead letter office)۔ مهمل الامضاء: بے دستخط، دستخطوں کے بغیر۔ رسالة مُهْمَلة: خط جو مرسل الیہ کو پہنچانے کے قابل نہ ہو۔ سَلَّةُ المُهْمَلات: ردی کی ٹوکری۔ کَمِیَّةٌ مُهْمَلة: ناقابل ذکر مقدار۔ هَمْلَجَ: دوگامہ چلنا، دلکی چال چلنا۔ هِمْلاج جمع هَمالِیج: دلکی دوگامہ چال چلنے والا، سبک خرام (گھوڑا)۔

همو: هَمَا يَهْمُو هَمْواً الماءُ او الدمعُ: پانی یا آنسو کا بے روک بہنا۔

همی: هَمَى يَهْمِي هَمْياً الشیءُ: ضائع ہو جانا، گرنا۔ - هَمْياً و هُمِيّاً و هَمَیاناً الماءُ او الدمعُ: پانی یا آنسو کا بے روک بہنا۔ ت العینُ: آنکھ کا آنسو بہانا۔ ت الماشیةُ: مویشی کا چرنے کے لئے ادھر ادھر پھیل جانا۔ الهامِیَة جمع هَوامٍ: اسم فاعل مونث۔ هَوامِی الإبل: چراگاہ کے گمشدہ اونٹ۔ هُمایُون: (فارسی لفظ) ایک قسم کا خیالی پرندہ جس کے بارے میں خیال ہے کہ جس کے سر پر یہ سایہ فگن ہو جائے وہ اعلیٰ مرتبہ پر پہنچتا ہے، بادشاہ۔ بابُ هُمایُون: سلطان کا دروازہ۔ الهِمْیان جمع هَمایِین: (فارسی لفظ): پٹکا، کمر بند، کمر سے باندھی جانے والی تھیلی جس میں نقدی وغیرہ رکھی جاتی ہے۔

هنّ: ا۔ هَنَّ - هَنّاً و هَنِیناً: رونا۔ الیه: کا آرزومند ہونا۔ الهَنّانة: رونے والی عورت۔

۲۔ اَهَنَّ الجملَ: اونٹ کو قوی کرنا۔ صفت مفعولی: مَهْنُون: یہ صفت خلاف قیاس ہے)۔ الهَنّة و الهُنانة: آنکھ کی تلی کے نیچے کی چربی۔ کہا جاتا ہے:

مابهِ هَانَةٌ: اس میں کوئی خیر نہیں۔

۳۔ هَـنَا (ھاء کی تثلیث کے ساتھ) دور جگہ کے لئے اسم اشارہ کہا جاتا ہے: تَنَحَّ هاهُنا و هاهَنا او هَهُنا: وہ تھوڑا دور گیا۔

☜ هُنَّ: وہ (عورتیں)۔ هُنا و هَهُنا: یہاں، یہاں پر، اس جگہ میں۔ هَـنَا: وہاں، تب، اب، اب تک، اس جگہ۔ الی هُنا یا لِهُنا: یہاں، یہاں پر، اسجگہ تک، یہاں تک، اب تک، اسی جگہ (نقطہ) تک، اس مقدار تک۔ مِن هُنا: یہاں سے، اس کا، اس سے، یہاں سے، اب سے، اس لئے، لہٰذا، اس وجہ سے، بذریعہ ہٰذا۔ هُنا و هُناك: یہاں وہاں، اِدھر اُدھر۔ هُناك و هُنالك: وہاں، وہاں پر، اُس جگہ (میں)، ہے، ہیں۔ هُناك فول ماتونٌ: ایک ضرب المثل، کہاوت، مثل یا مقولہ ہے۔ الی هُناك: وہاں، وہاں پر، اُس جگہ تک۔ مِن هُناك: وہاں سے، اُس جگہ سے۔ ماذا هُنالك؟: کیا بات ہے؟ کیا ہو رہا ہے؟۔

هنأ: ۱۔ هَنَأَ يَهْنُؤُ و يَهْنِئُ هَنْأً ہُ: کو کھلانا۔ — فلاناً: کو دینا۔ — الإبلَ: اونٹ پر قطران ملنا۔ — الرجلَ: کی مدد کرنا۔ يَهْنِئُ و يَهْنَأُ و يَهْنُؤُ هِنْأً و هَنْأً و هَنَاءً الطعامُ الرجلَ و لِلرجلِ: خوراک کا آدمی کے لئے خوشگوار ہونا۔ کہا جاتا ہے: هَنَأَتْنِيهِ العافيةُ: صحت نے اس کو میرے لئے خوشگوار کر دیا۔ عرب دعا دیتے وقت کہتے ہیں: لِيَهْنِئْكَ الولدُ: بیٹا تجھے خوش کرے!۔ — يَهْنَأُ هَنْأً ہُ بالامر: سے لِيَهْنِئْكَ کہنا۔ — هَنْأً و هِنْأً و هَنَاءَةً الطعامَ: کھانے کو موزوں بنانا۔ هَنِئَ - هَنَاءً و هَنَأَ بہ: سے خوش ہونا۔ — الطعامَ: کھانے کو مزے دار پانا۔ کہا جاتا ہے: اکلنا من هذا الطعام حتی هَنِئْنَاهُ: ہم نے سیر ہونے تک یہ کھانا کھایا۔ هَنُؤَ يَهْنُؤُ هَنَاءَةً و هَنَاةً و هَنْأً: بغیر تکلیف و مشقت کے حاصل ہونا۔ هَنَّأَ تَهْنِئاً و تَهْنِئَةً ہُ بکذا: کو پر مبارکباد دینا۔ أَهْنَأَ إِهْنَاءً ہُ: کو دینا۔ تَهَنَّأَ تَهَنُّؤاً بہ: سے خوش ہونا۔ — بالطعام: کھانے سے مزا لینا، لذت حاصل کرنا۔ اِهْتَنَأَ اِهْتِنَاءً مالَہُ: کا مال درست کرنا۔ اِسْتَهْنَأَ اِسْتِهْنَاءً الطعامَ: کھانے کو خوشگوار سمجھنا۔ — ہُ: سے مدد چاہنا، سے عطیہ مانگنا۔ الهانِئُ (فا): خادم۔ الهِنْءُ: عطیہ، تارکول کا طلا۔ الهِنَاءُ: تارکول۔ الهَنِيءُ: خوشگوار، بلا مشقت دستیاب شدہ۔ هذا امر اتاك هنيئاً: یہ امر تجھے مشقت کے بغیر ملا۔ اکلتُهُ هنيئاً مريئاً: میں نے اس کو کسی مشقت کے بغیر کھالیا۔ هَنِيئاً لك: یہ تمہارے لئے بلا مشقت کے ہے۔ المَهْنَأُ: بلا مشقت ملنے والی چیز۔

۲۔ الهِنْءُ: رات کا ایک پہر۔ الهِنَاءُ: کھجوروں کا گچھا۔

☜ هَنَأَ - هَنْأً و هِنْأً و هَنَاءً ا ہ / ل: کے لئے منفعت بخش ہونا، خوشگوار ہونا، صحت بخش ہونا، فائدہ بخش ہونا، مفید ہونا، سود مند ہونا، سے بھلائی کرنا۔ هَنِئَ - هَنَأَ ب: سے خوش ہونا، محظوظ ہونا، سے لطف اندوز ہونا، کا لطف اٹھانا، سے استفادہ کرنا۔ هَنَّأَ ہ ب/علی: کو پر یا کے موقع پر مبارکباد دینا یا مبارکباد کہنا۔ —— ہ: کو خوش کرنا۔ تَهَنَّأَ ب: سے لطف اندوز ہونا، کا لطف اٹھانا، سے استفادہ کرنا۔ هَنِيء: صحت بخش، خوشگوار، پُرلطف، پسندیدہ، دل پذیر، موافق، مطابق، آسان، ہموار، آرام دہ۔ هَنِيئاً لك یا هَنِيئاً مَرِيئاً: یہ تمہارے لئے بہت مفید ہوگا، مجھے امید ہے تم اس (کھانے) سے لطف اندوز ہوگے۔ تَهْنِئَة جمع تَهَانٍ: مبارکباد، بدھائی، تہنیت، مبارکبادی۔ هَانِئ: خوش، مسرور، خوش و خرم، خادم۔ هَانِئَة: خادمہ۔ مُهَنِّئ: مبارکباد دینے والا، بہی خواہ، خیر اندیش، خیر خواہ۔ هَنَا و هَنَاءَة: سعادت، خوشی، مسرت، اچھی صحت، خیر و عافیت، مبارکباد، مبارکبادی، بدھائی، تہنیت۔ هِنَاء: تارکول۔

هنب: ۱۔ هَنِبَتْ هَنَبَةً الرجلُ: آدمی کا ڈھیلا ہونا، سست ہونا۔

۲۔ الهَنْبَثَة جمع هَنَابِث: مشکل کام، بات میں گڑبڑی۔ الهَنَابِث: مصیبتیں، ملی جلی خبریں یا معاملات۔

۳۔ الهَنْبَذَة جمع هَنَابِذ: سخت کام۔

۴۔ الهِنْبِر (ح): نوجوان گدھا، بجو، بجو کا بچہ۔ الهِنْبِرَة: هنبر کی مادہ، گدھی، بجو۔ الهِنْبِر: بجو، بیل، گھوڑا، ردی چمڑا یا اس کے اطراف۔ الهُنْبُور: ریت کا بلند ٹیلہ۔ الهَنَابِير واحد هُنْبُورَة: ریت کے بلند ٹیلے۔

۵۔ هَنْبَسَ و تَهَنْبَسَ: خبروں کی تلاش میں ہونا۔

۶۔ هَنْبَغَ الرجلُ: بھوکا ہونا۔ — العجاجُ: غبار کا بہت ہونا، اور اڑنا۔ الهُنْبُغ: خفیف سی حرکت سے اڑنے والی مٹی۔ (ح): شیر، بے وقوف بدکار عورت، شدت کی بھوک۔ کہا جاتا ہے: جوع هُنْبُغ و هُنْبَاغ و هُنْبُوغ: سخت بھوک۔

۷۔ هَنْبَلَ الرجلُ: لنگڑانا اور بجو کی چال چلنا۔

هنت: هَنَّتَ فی امرہ: اپنے کام میں سستی کرنا۔

هنج: تَهَنَّجَ الفصيلُ: اونٹ کے بچہ کا ماں کے پیٹ میں حرکت کرنا اور زندگی حاصل کرنا۔

هند: ۱۔ هَنَدَ الرجلُ: الو کی طرح چلانا۔

۲۔ هَنَّدَ فلاناً: کو گندی گالی دینا۔ — زيدٌ: زید کا گالی برداشت کرنا اور گالی دینے والے کو گالی نہ دینا۔ — فی الامر: کام میں کوتاہی کرنا۔ کہا جاتا ہے: ماهَنَّدَ عن الامر: کام سے نہ رکنا، کام سے پیچھے نہ ہٹنا۔

۳۔ هَنَّدَ السيفَ: تلوار تیز کرنا۔ الهِند: ایک ملک کا نام، ہند، ہندوستان، بھارت۔ هِنْدِی: ہندوستان کا، ہندوستانی جمع هُنُود: امریکہ کے اصل باشندوں کو بھی هُنُود کہتے ہیں۔ کہا جاتا ہے: لَقِيَ هِنْدَ الأَحَامِس: وہ مرگیا۔ الهِنْدُوانِي و الهُنْدُوانِي: ہندوستان سے منسوب، ہندوستانی۔ کہا جاتا ہے: سيفٌ هِنْدُوانی: ہندوستانی تلوار، یہ نسبت خلاف قاعدہ یا غیر معمولی ہے۔ الأَهَانِد: ہندوستان کے لوگ۔ المُهَنَّد: ہندوستانی لوہے کی تلوار۔

۴۔ هَنَّدَتْـهُ المرأةُ: عورت کا کسی کو ناز و نخرے سے اپنا عاشق بنانا۔ کہا جاتا ہے: هَنَّدَتْ بقلبه: اس نے اس کے دل کو لبھالیا۔ هِنْدٌ جمع هُنود و هِندات: ایک عورت کا نام پھر عورتوں کے لئے علم جنس کے طور پر استعمال ہونے لگا جیسے مردوں میں سے زید اور عمرو وغیرہ۔

۵۔ هِنْدٌ و هُنَيْدَة جمع أَهْنُد و أَهْنَاد و هُنُود: سو یا سو سے زیادہ اونٹ۔

۶۔ الهِنْدَب (ن) و الهِنْدَبَاء و الهِنْدِبَاء کاسنی۔ الهِنْدَبَاء البَرِّيَّة: جنگلی کاسنی۔ اس کی کئی قسمیں ہیں۔ الهِنْدَبَاة و الهِنْدِبَاة: هندباء کا واحد۔

۷۔ الهِنْداز: حد و قیاس۔ کہا جاتا ہے: اعطاهُ بلا هِنْداز و لاحساب: اس نے اسے بلا اندازہ و حساب دیا۔ الهِنْدَازَة: درزی کا گز (جس سے کپڑے وغیرہ ناپے جاتے ہیں)۔ المُهَنْدِز: انجینئر۔ (فارسی لفظ) عربی میں اس کے لئے مُهَنْدِس کا لفظ عام ہے۔

۸۔ هَنْدَسَ هَنْدَسَةً مجاری القَنى و الابنية و نحوها: پائپ لائنوں و عمارتوں وغیرہ کا اندازہ کرنا اور خاکہ کھینچنا۔ ان چیزوں کا منصوبہ بنانا، انہیں تعمیر کرنا، ان کی انجینئری کرنا۔ الهِنْدِس من الرجال: تجربہ کار، ماہر، دور اندیش۔ الهَنْدَسَة: انجینئری، انجینئرنگ (engineering)۔ هُنْدُوس الامر جمع هَنَادِسَة: کام کا جاننے والا۔ المُهَنْدِس: انجینئر (engineer) جومیٹری کا عالم۔

۹۔ الهَنَادِك واحد هِنْدَكی: ہندوستان کے لوگ۔ کاف تحقیر کے لئے ہے (فارسی لفظ)۔

۱۰۔ هَنْدَمَ الشیءَ: چیز کو تناسب سے ترتیب دینا، مضبوط کرنا۔ — العُودَ و غيرَهُ: لکڑی وغیرہ کو اندازے پر

درست کرنا۔ الهِنْدَام: قد کی خوبصورتی اور اعتدال۔ (فارسی)

○ الهند: ہندوستان، بھارت، ہندوستانی: مشرقی)۔ الهند البريطانية: برطانوی ہندوستان (تقسیم برصغیر سے قبل)۔ الهند الصينية: انڈوچائنا (Indochina)۔ الهند الشرقية: مشرقی ہندوستان۔ جُزُرُ الهند الغربية: ویسٹ انڈیز، کریبین آئی لینڈز (the west Indies, the Caribbean islands)۔ هندی: ہندوستانی، بھارتی (جمع هنود) ایک ہندوستانی، ایک بھارتی۔ المحيط الهندی: بحر ہند the Indian ocean۔ الهنودُ الحُمْر: امریکی ہندوستانی The American Indians)۔ مُهَنَّد: ہندوستانی لوہے کی بنی ہوئی تلوار (sword made of Indian steal)۔ هُنْدُب و هندباء: جنگلی کاسنی۔ هِنْدَاز: پیمانہ۔ هَنْدَسة: انجینئری، انجینئرنگ، مکینکل انجینئرنگ۔ فنِ تعمیر و طرزِ تعمیر (architecture)، تعمیراتی انجینئرنگ (architectural engineering)۔ فوجی انجینئرنگ (army engineering) ۔ جومیٹری (geometry)، مساحت (surveying)۔ علمُ الهندسة: جیومیٹری۔ هندسة الري: آبپاشی انجینئرنگ۔ الهندسة الزراعية: فلاحت (agronomy)۔ الهندسة السَّطْحِيَة: مسطح جومیٹری، هندسة المُدُن: ٹاؤن پلاننگ town planning)۔ الهندسة المِعْمارية: فنِ تعمیر۔ هندسة الميدان: جنگی انجینئرنگ combat engineering)۔ الهندسةُ الكَهْرَبائية: الیکٹریکل انجینئرنگ، برقی حرفیات (electrs-technics)۔ هندسة اللاسلكي: ریڈیو انجینئرنگ۔ المهندسة المدنية: سول انجینئرنگ (civil engineering)۔ الهندسة الميكانيكية: مکینیکل انجینئرنگ۔ هَنْدَسِي: ٹیکنیکل، ٹیکنولوجیکل، جومیٹریکل، مکینیکل انجینئرنگ یا مکینیکل انجینئرنگ سے متعلق، صنعتی۔ فِرْقَةٌ هندسية: شعبہ انجینئرنگ، کور آف انجینئرز (corps of engineers)۔ القُوَاتُ الهندسية: کور آف انجینئرز، انجینئر لوگ۔ مُهَنْدِس معمار، ماہر تعمیرات انجینئر، فنی ماہر، مستری، کاریگر (technician)۔ مهندسٌ زِرَاعي: زرعی انجینئر۔ مهندسٌ عَسْكَرِيٌ: فوجی انجینئر (army engineer)۔ مهندسٌ كَهْرَبائي: الیکٹریکل انجینئر۔ مهندسٌ مِعْمارِيٌّ: ماہر تعمیرات (architect)۔ هَنْدَمَ ه: کو ترتیب سے رکھنا، کو سلیقے سے یا قرینے سے لگانا، کی سج دھج نکالنا، کو خوبصورت لباس پہنانا؛ خوش پوش بنانا، صاف ستھرا بنانا، کو تراش کر درست کرنا۔ ه: کو سجانا، کا بناؤ سنگار کرنا۔ هَنْدَمَة: ہم آہنگی، حسن ترتیب، سلیقہ مندی، صفائی، ستھرائی، آراستگی، ٹیپ ٹاپ۔ مُهَنْدَم: اچھی ترتیب سے رکھا ہوا، سلیقے یا قرینے سے لگایا ہوا، خوب سج دھج والا، خوش پوش، باترتیب، باضابطہ، با قرینہ، صاف ستھرا، آراستہ کیا ہوا، بنا ٹھنا، سجیلا، بانکا، چھبیلا۔ خوش لباس (شخص) ناپ کے مطابق، درزی کا سلا ہوا (لباس)۔ هِنْدَام: ہم آہنگی، حسن ترتیب، سلیقہ مندی، صفائی، ستھرائی، آراستگی، ٹپ ٹاپ، پوشاک، لباس۔ أَصْلَحَ هِنْدَامَهُ: اپنا لباس قرینہ سے پہننا، کپڑے پہننا، اچھے کپڑے پہننا، اچھا لباس پہننا، بال بنانا۔ هَنْشِير جمع هَنَاشِير: دیہاتی جائداد۔

هنع: هَنَعَ -هَنْعًا الشيءَ: چیز کو موڑنا، دہرا کرنا۔ — لفلان: کسی کا مطیع ہونا صفت: هَانِع جمع هُنَّع۔ هَنِعَ -هَنَعًا: جھکی ہوئی گردن والا ہونا صفت: أَهْنَع۔ إِسْتَهْنَعَ الرجُلُ: جواب نہ دے سکنا۔ الهَنَع: قد کا جھکاؤ، اونٹ کی گردن کا جھکاؤ۔ الهَنْعَة: هنع کا اسم مرة، اونٹ کی گردن کے نچلے حصہ داغ کا، چاند کی ایک منزل میں پانچ صف بستہ ستارے جو جوزاء کی بائیں جانب واقع ہیں۔ الهُنَاع (طب): ایک قسم کی بیماری جو انسان کی گردن میں پیدا ہوتی ہے۔ الأَهْنَع: جھکی ہوئی گردن یا جھکے ہوئے قد والا، زین پر دائیں بائیں جھکنے والا، زمین کی طرف گردن جھکانے والا اونٹ۔ الهَنْعَاء: أَهْنَع کا مونث۔ نَعَامَةٌ هَنْعَاءُ: خمیدہ گردن والا شتر مرغ۔ اكمة هَنْعَاءُ: چھوٹا ٹیلہ۔

○ هُنْغاری (صفت و اسم): ہنگری Hungarian

هنف: ١۔ هَنَّفَ فلانٌ صاحبَهُ: ساتھی کے ساتھ کھیلنا۔ هَانَفَ مُهانَفَةً و هِنافًا المرأةُ خاصَّةً: عورت کا تحقیر آمیز انداز میں ہنسنا۔ أَهْنَفَ: تحقیر آمیز ہنسی ہنسنا۔ — ت المرأةُ: عورت کا تحقیر آمیز انداز میں ہنسنا۔ تَهَانَفَ: مخول سے ہنسنا۔ الهُنُوف: مسکراہٹ سے اونچی ہنسی۔

٢۔ هَنَفَ و أَهْنَفَ الرجُلُ: جلدی کرنا۔

٣۔ أَهْنَفَ و تَهَانَفَ الصبيُّ: رونے کے لئے تیار ہونا۔ تَهَنَّفَ: رونا۔

٤۔ تَهَانَفَ بِهِ: پر تعجب کرنا۔

○ هَنَفَ: جلدی کرنا۔ هَانَفَ و تَهَانَفَ: حقارت آمیز انداز سے ہنسنا، حقارت سے مسکرانا، سسکیاں بھرنا، سسکیاں لینا، ریں ریں کرنا، بسورنا۔

هنق: الهَنَق: بے آرامی، بے قراری۔

هنم: الهَنَم: کھجور یا اس کی ایک قسم۔

○ هَنَم: خشک کھجوریں۔

هنو: الهِنْو: وقت۔ الهَنُ (تخفیف نون یا شعروں میں بعض اوقات تشدید کے ساتھ: ہر اسم جنس سے کنایہ ہے اور معنی چیز ہے۔ کہا جاتا ہے: هذا هَنُكَ: یہ تمہاری چیز ہے۔ تصغیر: هُنَيّ۔ مؤنث هَنَةٌ: اس کا لام کلمہ محذوف ہے۔ ایک لغت میں یہ لام کلمہ هاء ہے، جس کی تصغیر هنيهة ہے۔ جس کی تصغیر هُنَيْهَة ہے۔ کہتے ہیں: امكثْ هُنَيْهَةً: تھوڑی دیر ٹھہرو۔ ایک لغت میں یہ واو اور تصغیر مونث میں هُنَيَّة اور جمع هَنَوَات ہے۔ بعض اوقات اپنے اصل پر جمع آتی ہے چنانچہ آپ کہتے ہیں هَنات۔ حالت رفعی میں هَنُوها، نصبی میں هناها اور جری میں هَنِيها۔ الهَن کا تثنیہ هَنَانِ و هَنَوانِ جمع هَنُونَ۔ سے کہا جاتا ہے: فی فلان هَنَاتٌ: فلاں شخص میں بری خصلتیں ہیں۔ ایسا اچھی باتوں میں نہیں کہا جاتا ہے۔ الهَنَا: خسیس اور کمینہ نسب۔ هَنَا: أنا کے معنی میں بھی مستعمل ہے۔ آپ کہتے ہیں: هَنَا فعلتُ: میں نے کیا۔ هُنَا قریب جگہ کے لئے اسم اشارہ بمعنی یہاں اس ہا تنبیہ کا اضافہ کر کے کہتے ہیں: هَهُنَا اور کاف خطاب کا اضافہ کر کے کہتے ہیں: هُنَاكَ: خطاب کے 'ک' کے ساتھ دوری کے لام کا اضافہ کر کے کہتے ہیں۔ هُنَالِكَ: وہاں۔ هُنا (معرفہ کے طور پر): کھیل کود۔ حديث الركب يومَ هُنا: کھیل کود کے دن لوگوں کی بات چیت۔ الهَنَاة جمع هَنَوَات: مصیبت۔ کہا جاتا ہے: جَاءَ مِن هَنِي: وہ یہاں سے آیا۔ (من هنا)

○ هَنَة جمع هنات و هَنَوات: چیز، غیر اہم چیز وغیرہ، حقیر رقم، بے حقیقت شئے، دھبا، داغ، بدنامی، عیب نقص، درز۔

هـ: هَهْ (تذکرہ اور وعید کے لئے اسم صوت) اف، ارے، ہائے، توبہ، حیف افسوس۔

هة: هَهَّ -هَهًّا و هَهَّةً: تتلانا، زبان رکنا۔

○ هَنْهَنَ لِ: (بچہ) کو لوری دے کر سلانا۔ هَنْهُونَة: لوری۔

هو: هُوَ مفرد مذکر غائب کی ضمیر: وہ۔ تثنیہ: هُمَا جمع مذکر هُمْ۔ مفرد مونث هِيَ: مونث تثنیہ: هُمَا۔ جمع

مؤنث هُنَّ: واؤ اور فاء کے بعد هُوَ اور هِیَ کی ہا کو ساکن کرنا جائز ہے۔ اس صورت میں کہا جائے گا: وَهْو و فَهْوَ وَهْيَ اور فَهْيَ۔ اس طرح لام کے بعد جیسے اِنَّ هذا لَهْوَ الحق یہ استعمال قلیل ہے۔ کبھی شعروں میں ہمزۂ استفہام کے بعد ہاء ساکن ہوتی ہے۔ الهُوِيَّة: کسی چیز یا شخص کی حقیقت جوہر، روح، اصل، ماہیت، خواص، قسم، نوعیت، ہم اصلی، ہم مادی، ہم ذاتی، ہم جنسی، شخصیۃ، مطابقت، یکسانیت۔ الهُوهُو. هُوَهُوَ سے مرکب لفظ جسے اسم معرف بنا لیا گیا ہے۔ اس کا معنی اتحاد بالذات ہے۔

○ هُوَ: وہ، یہ، خدا، هُوِيَّة و بطاقة الهوية و تذكرة الهوية: شناختی کارڈ، اوراق الهوية: شناخت کی دستاویزات، کاغذات نمائندگی، سرکاری تصدیق، تصدیق نامہ، مراسلہ تعارف۔ عُرِفَ هُوِيَّتُهُ: وہ شناخت کیا گیا، وہ پہچان لیا گیا، اس کی نشاندہی کر دی گئی۔

هوأ: هَاءَ يَهُوءُ هَوْءًا بنفسه إلى المعالي: اپنے آپ کو بلند کرنا۔ ـ هُ بخيرٍ او شرٍّ وهَاءَ به خيراً او شراً: کو اچھا یا برا گمان کرنا یا اسکو بھلائی یا برائی سے متہم کرنا۔ ـــ بفلانٍ: سے خوش ہونا هَاءَ هَيْئَةً حسنةً: وہ اچھی صورت و شکل پر ہو گیا هَوِئَ يَهْوَأُ هَوْءاً اليه: کا ارادہ کرنا هَاءِ یا رجلُ: (ہمزہ کی زیر کے ساتھ بمعنی لاؤ۔ ہات کی طرح اس کی بھی گردان ہوتی ہے۔ چنانچہ کہا جاتا ہے هَاءِ هائِيا هَاءُوا هائِي هائِيا هائِين: اجگہ ہمزہ ہات میں ت کی جگہ آتی ہے۔ جب کہتے ہیں هاءَ یا رجلُ (ہمزہ کی فتح سے تو اس کا معنی ہوتا ہے (لے) لو (خُذ)۔ مذکر کے لئے آپ کہتے ہیں هاءَ هَاؤُمَا هَاؤُمْ اور مونث کے لئے کہتے ہیں هَاءِ (یاء کے بغیر ہمزہ کی زیر کے ساتھ) هَاؤُمَا هَاؤُنَّ: نیز آپ کہتے ہیں هَاكَ هَاكُمَا هَاكُم هَاكِ هَاكُمَا هَاكُنَّ: اس جگہ ک ہاء کی جگہ ہے۔ الهَوْء (مص): ہمت، پرزور رائے۔ کہا جاتا ہے وقع كذا في هَوْئِي یا هُوئِي: میرے گمان میں ایسا آیا۔

هوب: الهَوْب: دوری، بکواس کرنے والا بیوقوف، آگ کی بھڑک۔

۲ الهَوْبَر (ن): سوسن یا سرخ سوسن (ح) چیتا (ح) بہت بالوں والا بندر ناقة مُهَوْبِرَة: بہت گوشت والی اونٹنی اُذُنٌ مُهَوْبِرَةٌ مُهَوْبِرَة: کان جس پر پشم یا بال ہوں۔

هوت: هَوَّتَ تَهْوِيتاً فلانٌ: پست زمین میں آنا۔ ـ به: کو پکارنا۔ الهُوتَة و الهَوْتَة: پست زمین، پانی کی طرف اترنے والا راستہ، جمع هُوت۔

○ هَوْتَة و هُوتَة جمع هُوَت: پست زمین، زمین میں خوفناک گہرا شگاف، تحت الثری، پاتال، اتھاہ گہرائی، قعر۔

هوث: الهَوْثَة: پیاس۔

هوج: اهْوِجَ يَهْوَجُ هَوَجًا: لمبا بیوقوف اور جلد باز ہونا صفت اَهْوَج مونث هَوْجَاء۔ أَهْوَجَ هُ: کو لمبا بیوقوف اور جلد باز پانا تَهَوَّجَ الحرُّ: گرمی کا شدید ہونا۔ الأَهْوَج: جنگوں میں بے دھڑک کود پڑنے والا بہادر۔ کہا جاتا ہے هو أَهْوَجُ الطُّول: وہ بہت لمبا ہے۔ الهَوْجَاءُ جمع هُوج: تیز رفتار اونٹنی۔ (جمل اهوج نہیں کہا جاتا) ـــ من الرياح: تیز رفتار آندھی جو گھروں کو اکھاڑ دے۔ کہا جاتا ہے: لعبت بها هُوجُ الرياح: تیز و تند آندھی نے اس سے کلول کیا ضربةٌ هَوْجَاءُ: پیٹ تک اثر کرنے والی ضرب۔

۲ هَوْجَلَ الرجُلُ: ہلکی نیند سونا، بے راہ ریگستان میں چلنا الهَوْجَل: بے راستہ دور تک پھیلا ہوا ریگستان، وہ راستہ جس میں میلوں وغیرہ کے نشان نہ ہوں۔ ایسی زمین جس میں کچھ پتہ نہ چلے، بہت ست، بے وقوف، بدکار عورت، لمبی رات، اونگھ کا بقیہ، کشتی کا لنگر، ماہر رہبر، ست رفتار۔ کہا جاتا ہے مَشْيٌ هَوْجَلٌ: ست چال۔

○ هَوَج: حماقت، نادانی، خالی دماغی، بے عقلی، جلد بازی، بے فکری، بے پروائی أَهْوَج مونث هَوْجَاء جمع هُوج: بے فکر، بے احتیاط، عاقبت نااندیش، لاپرواہ، بے صبر، جلد باز، بے دھڑک، بے پروا، بے لحاظ، بے مروت، سرگوں، سر کے بل، سخت عجلت میں، بیوقوف، جیالا، تیز شدید، سخت، پرجوش، بدحواس۔ هَوْجَاء جمع هُوج: طوفان باد و باراں، سخت آندھی، زور کی آندھی، طوفانی بگولہ، طوفانی گردباد۔

هود: اهَادَ يَهُودُ هَوْدًا: توبہ کر کے حق کی طرف رجوع کرنا۔ کہا جاتا ہے هاد المُذنب الى الله: گنہگار نے توبہ کر کے اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کیا۔ صفت هَائِد جمع هُود۔ ـ فلانٌ: یہودی ہو جانا۔ ـــ تَهْوَادًا: کمزور، نرم آواز سے بولنا۔ في المنطق: نرمی و آہستگی سے بولنا هَوَّدَ تَهْوِيدًا: گلے میں آواز نرمی سے پھرانا، گانا، آہستہ آہستہ چلنا۔ ـــ فلانًا: کو خوشی میں ڈالنا، لہو و لعب میں مشغول کرنا، یہودی بنانا۔ ـــ الشرابُ فُلانًا: کو شراب کا مست کرنا۔ ـــ فلانٌ في المنطق: نرمی و آہستگی سے بولنا۔ ـ في السير: چلنے میں دیر کرنا هَاوَدَ مُهَاوَدَةً هُ: کو مائل کرنا، واپس کرنا، سے صلح کرنا۔ ـ هُ في البيع (ت): سے قیمت میں نرمی کرنا تَهَوَّدَ تَهَوُّدًا: توبہ کر کے حق کی طرف رجوع کرنا، یہودی ہو جانا ـــ في المنطق: نرمی و آہستگی سے بولنا الهُود: یہود (یہودی کی جمع)، ھائد کی جمع (توبہ کر کے حق کی طرف رجوع کرنے والے) الهَوَادَة: وہ چیز جس سے قوم میں بھلائی کی امید کی جا سکے، نرمی، باہمی محبت و الفت، تخفیف و سہولت۔ کہا جاتا ہے لأَبعثنَّكَ الى رجل لا تاخذه فيكَ هوادةٌ: میں تجھے ایک ایسے آدمی کے پاس بھیجوں گا جو تجھ سے دوستی کا اظہار نہیں کریگا يَهُودُ: لوگوں کی ایک نسل (علمیت اور وزن فعل کی وجہ سے غیر منصرف ہے) اس پر ال داخل ہونے پر کہا جاتا ہے اليهود: یہ ھادوا سے مشتق ہے جس کا معنی ہے وہ تائب ہوئے اليهودي: اليهود کا واحد اليَهُودِيَّة: اليهودي کا مونث: یہودی عورت۔

التَّهْوَاد: نرمی، دوستانہ سلوک، کمزور اور نرم آواز۔

التهويد: ریت میں ہوا کی سائیں سائیں کی آواز، کمزور و نرم آواز المُهَاوَدَة (مص): مراجعت (ت) قیمت میں نرمی المُهَوِّد (فا): گویا، کھیل کود اور طرب میں ڈالنے والا۔

۲ هَوَّدَ تَهْوِيدًا: کوہاں کا گوشت کھانا الهَوْدَة و الهُودَة جمع هُوَد: کوہان۔

۳ هُود: ایک برگزیدہ نبی کا نام قوم هود: قوم عاد۔

۴ الهَوْدَج جمع هَوَادِج: کجاوہ، ہودہ۔

۵ الهَوْدَع واحد هَوْدَعَة (ح): شتر مرغ۔

۶ الهَوْدَك مونث هَوْدَكَة: موٹا۔

○ هَادَ هَوْدًا: یہودی ہونا هَوَّدَ: آہستہ چلنا۔ ـــ هُ: (شراب کا) کسی کو مست کرنا، مخمور کرنا، مدہوش کرنا، کو یہودی بنانا هَاوَدَ: پر مہربان ہونا، شفیق ہونا، سے درگزر کرنا، سے مصالحت کرنا، سے بامروت و خلیق ہونا، کا خیال رکھنا، سے اچھا سلوک کرنا، سے اجتناب کرنا، سے کنارا کرنا، کے راستہ سے دور رہنا تَهَوَّدَ: یہودی ہو جانا الهُود: یہودی (لوگ) یہودی ٹولہ، قوم یہود هَوَادَة: تحمل، برداشت، صبر، دلجوئی، شفقت، مروت، پاس لحاظ، فروتنی، اخلاق، خلق، انسانیت، حسن اخلاق، خوش اخلاقی، بامروتی، نرمی، شریف دلی، (قوانین میں) ڈھیل، تخفیف، کمی مُهَاوَدَة: نرمی، مروت، حسن اخلاق، خوش اخلاقی، ناز برداری، دلجوئی، پاس، لحاظ مهاودة الأسعار: قیمت کم مقرر کرنا مُتَهَوِّد:

یہودیت کے رنگ میں رنگا ہوا، یہودی اثر یا غلبہ کے تحت مُتَهاوِد: معتدل (قیمت)

ھ و ذ: هَـوَذا: مبتداء (ھو) اور اس کی خبر ذا سے مرکب لفظ۔ دیکھو! یہاں ہے۔ کبھی ھاء تنبیہ کا اضافہ کر کے کہتے ہیں هَـاهُوذا۔ الهَـاذَة جمع هَاذ (ن): درخت۔ الهَوْذَة جمع هَوْذ (ح): بھٹ تیتر۔ اليَهُوذِي: یہودی۔

ھور ۱-هَارَ يَهُورُ هَوْراً ـلاناً بالامر: پر کی تہمت لگانا۔ ۔۔ هُ بكذا: کو کا گمان کرنا، کو کا خیال کرنا۔ ۔۔ الشيءَ: کا تخمینہ لگانا، کا قیاس کرنا۔ فلاناً: کو دھوکا دینا۔ الهُورَة: تہمت، گمان۔ (هَارَة کا اسم ہے)

۲-هارَ يَهورُ هَوراً هُ عن الشيءِ: کو سے پھیر دینا۔ هُ على الشيءِ: کو پر اکسانا۔

۳-هَارَ يَهُورُ هَوْراً القومَ: قوم کو قتل کرنا، لوگوں کو ایک دوسرے پر الٹانا۔ ۔۔ فلاناً: کو پچھاڑنا۔ ۔۔ البناءَ: عمارت کو منہدم کرنا۔ ۔۔ البناءُ: عمارت کا منہدم ہونا، ڈھینا۔ ۔۔ هَوْراً و هُؤُوراً البناءُ: عمارت کا پھٹ جانا۔ صفت هَائِر۔ اور هَار بھی کہتے ہیں۔ جیسے شائک السلاح وشاکی السلاح میں: (یعنی لفظ کو الٹ کر) هَوَّرَ تَهْوِيراً هُ: کو پچھاڑنا، کو ہلاکت میں ڈالنا۔ هَوَّرَ تَهَوُّراً و تَهَيَّرَ تَهَيُّراً البناءُ: عمارت کا منہدم ہونا، گر پڑنا۔ ۔۔ الرجُلُ: لاپرواہی سے کام میں لگنا۔ ۔۔ الوَعْكُ الناسَ: لوگوں میں بخار کا پھیل جانا۔ ۔۔ الليلُ: رات کا گزر جانا یا اس کا اکثر حصہ گزر جانا اور تاریکی نہ رہنا۔ ۔۔ الشتاءُ: موسم سرما کا بیشتر حصہ گزر جانا اور اس کی ٹھنڈک کا ماند پڑ جانا۔ اِنْهَـارَ اِنْهِيَـاراً البناءُ: عمارت کا منہدم ہونا، گر جانا۔ ۔۔ الـخرقُ: سوراخ کا پھٹنا گرنا۔ اِهْتَوَرَ اِهْتِوَاراً الشيُّ: ہلاک ہونا۔ کہا جاتا ہے: رَجُلٌ هارٍ و هارٌ: زمانہ کی سختی سے کمزور اور گرا ہوا آدمی۔ الهَـوْر (مص) جمع أَهْوَار: چھوٹا سمندر، بکریوں کا ریوڑ۔ خَرْقٌ هَوْرٌ: چوڑا اور گہرا سوراخ۔ الهَـورَة جمع هَوْرَات: جائے ہلاکت۔ الْهَوَّارَة: ہلاکت۔ الهَـوَّارَة عند القدماء: فوج کی غیر منظم جماعت۔ الهَيَّار: کمزور۔ الهَيِّـر: بیجا کی سے کاموں میں گھس پڑنے والا۔ التَيْهُور: گری ہوئی ریت، پست زمین۔

ھ هَـارَ۔هَـوْراً و هُؤُوراً: تباہ ہونا، گر پڑنا، گرنا، منہدم ہونا۔ ۔۔ هَوْراً هُ: کو گرانا (خصوصاً عمارت کو)، ڈگمگا کر گرا دینا، گرانا، تباہ کرنا۔ هُ: کو پچھاڑنا، گرانا، زمین پر پھینک دینا۔ هَوَّرَ هُ: کو خطرہ میں ڈالنا، جوکھوں میں ڈالنا، نقصان پہنچانا۔ تَهَوَّرَ: تباہ ہونا، گرنا، منہدم ہونا، خطرے میں کود پڑنا، لاپروا ہونا، غیر ذمہ دار ہونا، (وقت کا) گزر جانا۔ اِنْهَار: گرنا، منہدم ہونا، (بحث کا سلسلہ) ٹوٹ جانا۔ هَـوْر جمع أَهْوار: جھیل۔ هَوْرَة جمع هَوْرَات: خطرہ، اندیشہ۔ هَوَّارِي جمع هَوَّارَة: رضا کار، قلیل مدت کا فوجی سپاہی، بے قاعدہ فوج۔ الهوارة: بے قاعدہ فوجی دستے۔ هَيِّر: سخت عجلت میں، بے فکر، بے پروا، عاقبت نااندیش، کوتہ اندیش۔ تَهَوُّر: بے عقلی، بے پروائی، غیر ذمہ داری، لا اُبالی پن، جلدی ابتری، سرعت، عجلت، جلد بازی، عاقبت نااندیشی۔ اِنْهِيَار: گرنا، ٹوٹنا، دھاکے سے گرنا، تباہی، سقوط، زوال، بیٹھ جانا، رک جانا، ٹوٹ جانا۔ مُتَهَوِّر: جلد باز، غیر محتاط، عاقبت نااندیش، جلد بازی کا، بے دھڑک، پھرتیلا، بڑا تیز، سخت عجلت کا، غیر اہم، بے فکر، غیر سنجیدہ، بے عقل، لاپروا، غیر ذمہ دار، غیر محتاط، بے وقوف جیالا، احمقانہ طور پر نڈر، درانہ، بے باکانہ۔ هُورْمُون: ہارمون (ایک مادہ جو غدودوں سے نکل کر خون میں شامل ہوتا ہے اور تحریک اعضاء کا باعث بنتا ہے۔ غدی ریزش (hormone)۔

ھوز: هَوَّزَ تَهْوِيزاً: مرجانا۔ الهُوْز: مخلوق۔ آپ کہتے ہیں ما في الهوز مثلُك: مخلوق میں تم جیسا نہیں۔ ما أدرى أيُّ الهُوز هو: میں نہیں جانتا وہ کونسی مخلوق ہے؟

۲-هَوَّز: حساب جمل کے حروف کا دوسرا مجموعہ۔ الأَهْوَاز: بصرہ اور فارس کے درمیان کا علاقہ، جس میں نو قصبے ہیں۔ ہر قصبہ کا اپنا ایک مخصوص نام ہے۔ ان کی جمع الأَهْوَاز ہے۔

۳-الهَوْز ب (ح): گدھ، مضبوط وقوی اونٹ۔

۴-الهَوْزَن: گرد و غبار۔

ھوس: هَاسَ يَهُوسُ هَوْساً الشيءَ: کو کوٹنا، توڑنا۔ کہا جاتا ہے: حمل على العسكر فداسهُم وهاسهُم: اس نے لشکر پر حملہ کیا اور اہل لشکر کو روند ڈالا اور توڑ پھوڑ ڈالا۔ ۔۔ الطعامَ: بہت کھانا کھانا۔ الرجُلُ: زمین پر سختی سے ٹیک لگاتے ہوئے چلنا۔ بالليل: رات کو گھومنا، پھرنا۔ ۔۔ حولَ الشيءِ: چیز کے گرد گھومنا۔ ۔۔ الإبلَ: اونٹوں کو آہستہ ہانکنا۔ ۔۔ الذئبُ في الغنمِ: بھیڑیے کا بکریوں میں تباہی مچانا۔ هَوِسَ يَهْوَسُ هَوَساً القومُ: قوم کا حیرت واضطراب اور فساد میں پڑنا۔ ۔۔ فلانٌ: ہوس والا ہونا۔ هَوَّسَ هُ: کو کوٹنا، کو ہوس دلانا۔ تَهَوَّسَ: نرم زمین میں سخت یا بھاری قدموں سے چلنا۔ ہوس والا ہونا۔ الهَوَس (مص): جنون، پاگل پن۔ کہا جاتا ہے: في رأسه هَوَسٌ: اسکے سر میں چکر ہے۔ الهَـوَّاس و الهَـوَّاسة: رات کو گھومنے پھرنے والا شیر، تجربہ کار بہادر۔ رجُلٌ هَوَّاس: بہت کھانے والا، پیٹو۔ الأَهْوَس مونث هَوْسَى: ہوس والا، بہت کھانے والا، بسیار خور۔ کہا جاتا ہے: الناسُ هَوْسَى والزمان أهْوَس: لوگ زمانہ کی پاکیزہ چیزیں کھاتے ہیں اور زمانہ ان کو مار کر کھا جاتا ہے۔ الهَوْس: فکر، دل میں چھپائی ہوئی بات۔ ۔۔ عند الفلاحين: گیہوں وغیرہ جو خوشوں میں بھون کر کھائی جاتی ہے۔ المُهَوَّس (مفع): ہوس والا۔ رجُلٌ مُهَوَّسٌ: اپنے آپ سے باتیں کرنے والا۔

ھ هَوِسَ۔هَوَساً: چکرا جانا، حیران و پریشان ہونا، گھبرا جانا، حواس باختہ ہونا، سخت بوکھلا جانا۔ هَوَّسَ هُ: کو چکرا دینا، حیران و پریشان کر دینا، گھبرا دینا، حواس باختہ کرنا، بوکھلا دینا، الجھاؤ میں ڈالنا، کو اندھا کر دینا، کو بہکانا، دھوکا دینا، الو بنانا، لٹو کرنا، فریفتہ کرنا، کی نظر کو خیرہ کرنا، پاگل کر دینا، کے حواس بگاڑنا، کو دیوانہ بنا دینا۔ تَهَوَّسَ: دھوکا کھا جانا، الو بننا، لٹو ہونا، فریفتہ ہونا، کی نظر خیرہ ہونا، گھبرا جانا، کے حواس قائم نہ رہنا، کے پیچھے اندھا ہونا، خیالی پلاؤ پکانے والا ہونا، وہمی، خیال پرست یا خواب دیکھنے والا ہونا۔ اِنْهَوَرَ: دھوکا کھا جانا، الو بننا، لٹو ہونا، (کی) نظر خیرہ ہونا۔ هَوَس: حماقت، بے وقوفی، ناسمجھی، نادانی، پاگل پن، دیوانگی، خبط، سودا، خیالی پلاؤ، خواب دیکھنا، وہمی ہونا، وجد، طوفانی تصور، ہذیان پاگل پن اضطراب، ہیجان، فریفتگی، شیفتگی، لٹو پن، وسوسہ، توہم، اندھا پن، کم عقلی۔ هَوِيس: خیال، فکر۔ أَهْوَس: بے وقوف، پاگل سودائی، چندھیا ہوا، اندھا، بے عقل، فریفتہ، لٹو۔ مَهْوُوس: (مذہبی) خیال پرست۔ مُهَوَّس: بیوقوف، پاگل، سودائی، چندھیا ہوا، اندھا، فریفتہ، لٹو۔ مُتَهَوِّس جمع مُتَهَوِّسون: خیال پرست، خیالی پلاؤ پکانے والا۔ هَوْسَة: شور وغل، غل غپاڑہ، چلانا، ہنگامہ، فساد۔

ھوش: هَاشَ يَهُوشُ هَوْشاً القومُ: قوم کا مضطرب ہونا، قوم میں فتنہ وفساد واقع ہونا۔ ۔۔ اهلُ الحرب بعضُهم إلى بعض: بعض کا بعض کی طرف اٹھنا۔ ۔۔ ت الخيلُ في الغارة: حملہ میں گھوڑوں کا بدک کر تتر بتر ہونا۔ صفت هَوَائِش۔ ۔۔ المالَ: مال کو حرام طریقے سے جمع کرنا۔ الكلبُ: کتے کا بھونکنا (عام زبان میں) هَوِشَ يَهْوَشُ هَوَشاً: مضطرب ہونا۔ ۔۔ القومُ: مخلوط و مضطرب ہونا۔ هَوَّشَ تَهْوِيشاً الشيءَ: چیز کو خلط ملط کرنا، ادھر ادھر سے جمع کرنا۔

ت الریحُ بالغبار: ہوا کا رنگ برنگ گردوغبار لانا۔ ـــــ القومَ: قوم میں فتنہ اور اختلاف ڈالنا۔ ـــــ الکلبَ: کتے کو بھونکانا۔ هَاوَشَهم مُهَاوَشَةً: کو باہم ملانا۔ تَهَوَّشَ تَهَوُّشًا القومُ: لوگوں کا آپس میں گھل مل جانا۔ تَهَوَّشُوا علی فلانٍ: کے خلاف جمع ہونا۔ تَهَاوَشَ تَهَاوُشًا القومُ: لوگوں کا آپس میں گھل مل جانا۔ الهَائِش فا (هوش کی تاکید کیلئے آتا ہے)۔ کہا جاتا ہے: جاءَ بالهوش الهائش: وہ بڑی تعداد لایا۔ الهَوْش (مص): بڑی تعداد۔ کہا جاتا ہے: جاءَ بالهوش و الهَوْش: وہ بڑی تعداد والی جماعت لایا۔ الهَوْشَة جمع هَوَشَات: دفعہ، گھلی ملی جماعت، مخلوط گروہ، فتنہ، اضطراب۔ کہا جاتا ہے: ایاکم وهَوَشَات اللیل: رات کے حوادث سے بچو۔ اتَّقُوا هَوَشَات السوق: بازار کی گمراہی سے بچو اور اس بات سے بھی بچو کہ کوئی تم کو حیلہ سے ٹھگ لے۔ الهُوَاشَات: جمع کردہ حرام وحلال مال، لوگوں کی جماعتیں، یا اونٹوں کے ریوڑ۔ الهَوِیْشَة: ملی جلی جماعت۔ التَّهَاوِش: مالِ حرام۔ المَهَاوِش: حرام راہ سے جمع کردہ مال۔

۲۔ هَوِش یَهْوَشُ هَوَشًا: دبلے پن سے چھوٹے پیٹ والا ہونا۔ الهَوْش: پیٹ کا خالی ہونا۔

◌ هَوِشَ۔ هَوَشًا و هاشَ ـهَوْشًا: برانگیختہ ہونا، مشتعل ہونا، بے چینی واضطراب کی حالت میں ہونا۔ هَوَّشَ ہ/ھ: کو برانگیختہ کرنا، مشتعل کرنا، میں ہیجان پیدا کرنا، ہلچل ڈالنا، اضطراب پیدا کرنا، کو مضطرب کرنا۔ ـــــ ہ: (انبوہ کو) ابھارنا، برانگیختہ کرنا، اکسانا، جوش میں لانا، بھڑکانا، برافروختہ کرنا۔ ـــــ ہ علی: کتے کو کسی پر بھونکانا۔ ـــــ ہ علی: کو کے خلاف ابھارنا، اکسانا۔ ـــــ علی: پر پریشان کن اثر ڈالنا۔ هاوَشَ ہ: کو (کتے کا) بھونک بھونک کر پریشان کرنا۔ تَهَوَّشَ: مشتعل ہونا، برانگیختہ ہونا، ہنگامہ خیز ہونا، (تخیل وغیرہ کا) بے روک ہونا۔ هَوْشَة: جوش، اضطراب، ہنگامہ، ہلچل، گڑبڑ، افراتفری، بے چینی، شورش، بلوہ، دنگا فساد، شوروغوغا، شور، جھگڑا، فساد، ہلڑ، کھلبلی۔ تَهْوِیش: اشتعال، برانگیختگی، ہلچل، اضطراب، پریشانی، تشویش، تحریک، ترغیب۔ مُهَوِّش: بھڑکانے والا، محرک، ہیجان پیدا کرنے والا، ابھارنے یا اکسانے والا، تکلیف دہ، مصیبت آور، شورشی، ہجوم کو مشتعل کرنے والا، بھڑکانے والا، اکسانے والا۔

هوع: ا۔ هَاعَ یَهَاعُ و یَهُوعُ هوعًا الرجُلُ: قے کرنا۔ اسم۔ الهُوْع و الهُوَاع و الهُیَعُوعَة: قے۔ هَوَّعَ تَهْوِیْعًا الرجُلَ ما أکلَهُ: آدمی کو قے کرانا، ڈرانے کے موقع پر کہتے ہیں: لَأُهَوِّعَنَّهُ ما أکَلَهُ: میں اسکا کھایا پیا نکال لوں گا۔ تَهَوَّعَ تَهَوُّعًا: بہ تکلف قے کرنا، خون کی قے کرنا۔ کہا جاتا ہے: تَهَوَّعَ القَیْءَ: اس نے بمشکل قے کی۔ تَهَوَّعَ نَفْسَهُ: اس نے خود قے کی۔ الهُوَاع و الهُوَاعَة: قے۔

۲۔ هَاعَ یَهَاعُ هَوْعًا: گھبرانا۔ الهَاع: حریص۔ رجُلٌ هاعٍ و هاعٌ: حریص آدمی (یہ هائع کا الٹ ہے)۔ الهَوْع (مص): بری اور شدید قسم کی حرص۔

۳۔ هَاعَ یَهَاعُ هَوْعًا: سبک ہونا۔ ـــ القومُ بعضُهُمْ إلی بعض: ایک دوسرے پر حملہ کا ارادہ کرنا۔ الهَوْعُ و الهُوع: دشمنی۔ المِهْوَع والمِهْوَاع: لڑائی میں چیخنے چلانے والا۔

◌ هاعَ ـهَوْعًا: قے کرنا، ابکائی لینا، قے کرنے کی کوشش کرنا۔ هَوَّعَ ہُ: کو قے کرانا۔ تَهَوَّعَ: قے کرنا، ابکائی لینا، قے کرنے کی کوشش کرنا۔

هوف: الهَوْف: گرم ہوا، ٹھنڈی ہوا۔ الهُوف: خیر اور بھلائی سے خالی آدمی۔ بیوقوف آدمی۔ نیز بمعنی هَوْف۔

هوك: هَوِكَ یَهْوَكُ هَوَكًا: بیوقوف ہونا۔ هَوَّكَ تَهْوِیْکًا ہُ: کو بیوقوف بنانا۔ هَوَّكَ تهویکًا: گڑھا کھودنا۔ تَهَوَّكَ و انْهَاكَ إنْهِیَاکًا: حیران وششدر ہونا، بے احتیاطی سے مشکل میں پڑنا، بات میں مضطرب ہونا۔ الهَوْك و الهَوِك والأهْوَك والهِوَك و الیَهْکُوك: تھوڑی سی عقل رکھنے والا، بیوقوف۔ الهَوَك (مص): تھوڑی سی عقل کے ساتھ بیوقوفی۔ الهُوْکَة: گڑھا۔ الهَوَّك: متحیر۔ الهَوَّاکَة: هَوَّاك کا مؤنث۔ ارضٌ هَوَّاکَة و هَوِکَة: شور زمین۔ الأهْکَاء: متحیر لوگ۔ المُتَهَوِّك: متحیر، ہلاکت کے گڑھے میں گرنے والا۔

◌ هَاكَ: دیکھو ها۔ هُوکِی: ہاکی (hockey)۔ هوکیُ الإنْزِلَاق: برفانی ہاکی۔

هول: ا۔ هَالَ یَهُولُ هَوْلًا الامرُ فُلانًا: معاملہ کا کسی کو گھبراہٹ میں ڈالنا، معاملہ کا کسی کے لئے مشکل ہونا، تکلیف دہ ہونا۔ هِیْلَ هَوْلًا السکرانُ: شرابی کا نشہ میں مختلف رنگ دیکھنا اور ڈر جانا۔ کہا جاتا ہے: هلْتُ منه: میں اس سے خوفزدہ ہوگیا۔ هَوَّلَ تَهْوِیْلًا ہُ: کو خوفزدہ کرنا۔ ـــ علی الرجُلِ: آدمی پر حملہ کرنا۔ ـــ الأمرَ: کام کو برا بنا کر دکھانا۔ ـــــ عندی الأمرَ: کام کو میرے نزدیک خوفناک بنانا۔ ـــ القومُ علی الرجُلِ بکذا: لوگوں کا آدمی کو کسی بات سے ڈرانا۔ تَهَوَّلَ الرجُلُ: آدمی کا خوفناک ہونا۔ ـــ مالَهُ: کے مال پر نظر بند لگانے کا ارادہ کرنا۔ إهْتَالَ إهْتِیَالًا: خوفزدہ ہونا۔ آپ کہتے ہیں: هُلْتُهُ فَاهْتَالَ: میں نے اسے خوفزدہ کیا تو وہ ڈر گیا۔ إسْتَهَالَ یَسْتَهِیلُ فلانٌ الأمرَ: کسی کا معاملہ کو دہشت ناک پانا۔ الهَائِل: دہشت ناک۔ ـــ من الامور: تکلیف دہ اور مشکل کام۔ تاکید کیلئے کہتے ہیں: هَوْلٌ هَائِلٌ: سخت خوف (جیسے کہتے ہیں: لیلٌ لائلٌ: لمبی تاریک رات)۔ الهَوْل (مص) جمع اهوال و هُؤُول: خوف۔ الهُوْلَة: خوف دلانے کی آگ، جو کسی کنوئیں میں سلگائی جاتی تھی اور اس پر نمک اور گندھک چھڑکتے تھے۔ جب وہ چٹختی تو اس شخص سے کہتے جس سے قسم لینی ہوتی کہ یہ آگ تجھے دھمکی دے رہی ہے تو وہ قسم کھانے سے اعراض کرتا۔ بچہ کو ڈرانے کی کوئی چیز۔ مجسمہ جو انگوروں کے باغوں میں گیدڑوں کو ڈرانے کے لئے رکھا جاتا تھا تاکہ وہ انگوروں پر چھلانگ لگانے اور انہیں کھانے سے باز رہیں۔ حیرت انگیز شئے یا بات۔ کہا جاتا ہے: وجهُهُ هُوْلَةٌ من الهُوَل: اس کا چہرہ انوکھا ہے۔ ماهُوَ الاهُوْلَةٌ من الهُوَل: وہ کریہ المنظر ہے۔ الهِیْلَة: خوف۔ التَّهْوِیل (مص): جس سے ڈرا جائے۔ المَهَال و المَهِیل: خوفناک جگہ۔ المَهُول: خوفناک۔ المُهَوِّل (فا): قسم کھلانے والا، تاکید کیلئے کہا جاتا ہے: هَوْلٌ مُهَوِّلٌ: سخت خوف۔

۲۔ هَوَّلَ تَهْوِیلاتٌ المرأةُ: عورت کا لباس اور زیورات سے مزین ہونا۔ التَّهَاوِیل: (تهویل کا واحد)، سرخ، زرد سبز مختلف رنگ، تصاویر، نقوش اور زیورات کی زینت۔ تَهَاوِیلُ الرَّبِیع: موسم بہار کے رنگ برنگ پھول۔

۳۔ الهال: سراب۔ الهَالَة جمع هَالَات: چاند کا کنڈل۔

◌ هَالَ ـهَوْلًا ہ: کو ڈرانا، خائف کرنا، ہولا دینا، دہشت زدہ کرنا، خوف زدہ کرنا۔ هَوَّلَ ہ: کو ڈرانا، دہشت زدہ کرنا، گھبرا دینا، کے چھکے چھڑانا، خوف زدہ کرنا۔ ـــــ علی ب: کو کی دھمکی دینا، کے لئے کا خطرہ بننا، کو سے ڈرانا، خائف کرنا۔ ـــ ب: چھڑی کو خطرناک انداز سے گھمانا۔ ـــــ ہ: کسی چیز کی خوفناک طور پر تصویر کشی کرنا، کو خوفناک کر کے دکھانا۔ ـــــ ہ/من: میں مبالغہ کرنا، پر بہت زور دینا۔ ـــ من: کے بارے میں بہت بکھیڑا کرنا، کو خواہ مخواہ بہت اہمیت دینا۔ إسْتَهَال

ہ: کو اہم سمجھنا، کو خوفناک خیال کرنا؛ پر دہشت زدہ ہونا، سے خوف زدہ ہونا، سے چکرا جانا۔ هَوْل جمع أَهْوَال هُؤُول: سخت خوف، دہشت، ہیبت، اندیشہ، کھٹکا، ہول، صدمہ، طاقت۔ ابو الهول: مصری مجسمہ جس کا جسم شیر کا اور چہرہ عورت کا ہے۔ يـا لَلْهَوْل: اوہ کتنا خوفناک۔ هَوْلَة: ڈرنے کی چیز، خوفناک چیز، سخت خوف۔ هـال: سراب، الائچی۔ هَـالَة جـمـع هَالَات: چاند یا سورج کے گرد ہالہ، ولی کا نورانی تاج، آنکھ کے گرد دائرہ ہالہ، تاج نور، نورانی، سنہری حلقہ، جلال، بزرگی۔ تهويل: ڈرانا، خوف زدہ کرنا، دہشت زدہ، گھبرا دینا، دہشت پیدا کرنا، دھمکی، تخویف، مرعوب کرنا، دھمکانا، ڈانٹنا، مبالغہ، ڈراؤنا خواب، کابوس، خیالی صورت، وہمی صورت، بھوت، سایہ۔ هـ‍ـزا جمع تهويلات و تهاويل۔ تَهَاوِيل: سجاوٹیں، آرائشیں، زیورات، زیبائشیں، خوشگوار تصورات۔ هَـائِل: خوفناک، دہشتناک، ڈراؤنا، بھیانک، وحشتناک، وسیع، بہت بڑا، ضخیم، مہیب، ہولناک، حیرت انگیز، عظیم الشان، غیر معمولی، عظیم، افسانوی، حیران کن، عجیب خوفناک، سخت، شدید (جنگ، لڑائی)۔ مُهَـوِّل: ہولناک، خوفناک، دہشتناک۔ هَوْلَنْدَا یا هَوْلانْدَه: ہالینڈ (ایک ملک کا نام)۔ هَوْلانْدِي: ہالینڈ کا، ہالینڈ کا باشندہ جمع هولانديون۔

هوم: ۱۔ هَوَّمَ تَهْوِيمًا و تَهَوَّمَ تَهَوُّمًا: اونگھنا، تھوڑا سا سونا، تھوڑی سی نیند لینا۔ الهَـامَّة جـمـع هَـامٌ و هَـامَاتٌ: ہر چیز کی چوٹی، سر، دھڑ پر بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے۔ قوم کا سردار اور رئیس، لوگوں کی جماعت۔ (ح) گھوڑا۔ ایک چھوٹی قسم کا الو۔ جسے الصدی بھی کہا جاتا ہے۔ کہا جاتا ہے: هـذا هامة اليوم او غدٍ: یہ آج مرے گا یا کل۔ اصبح فلانٌ هامةً: فلاں شخص مرگیا۔ بـنـاتُ الهام: دماغ کا مغز۔ الهَـوْم: ہلکی نیند۔ الهَوَّام (ح): شیر۔ الأَهْوَم: بڑے سر والا۔

۲۔ الهَوْم: پست زمین۔ هوم المجوس (ن): چنبیلی کی مانند ایک پودہ جسے مجوس عبادت میں استعمال کرتے ہیں اور اس سے عجیب و غریب فوائد منسوب کرتے ہیں۔ الهُيَام: بہت سخت پیاس۔ الهَـوْمَـاة و الهَومَمَة: بیاباں، صحراء۔ الهِيَم: سیراب نہ ہونے والی ریت۔ قوم هِيمٌ: پیاسے لوگ۔

هـون: هَانَ يَهُونُ هَوْنًا الامرُ على فلان: پر معاملہ/کام کا آسان و نرم ہونا۔ کہا جاتا ہے: هُـنْ عـنـدی اليوم: آج میرے پاس ٹھہرو اور آرام کرو۔ — هُونًا و هَوَانًا و مَهَانَةً الرجُلُ: ذلیل و حقیر ہونا، کمزور اور مسکین ہونا۔ اذا عَزّ اخـوك فَهُن: جب تیرا بھائی معزز اور مغرور ہو جائے تو تو منکسر المزاج اور اپنے آپ کو ذلیل کر اور جب وہ تجھ سے سختی سے پیش آئے تو نرم اور بردبار ہو جا۔ هَـوَّنَ تَهْـوِينًا عليه الامرَ: پر معاملہ کو آسان اور ہلکا کرنا۔ کہا جاتا ہے: هَوِّن عليك: آرام سے، دھیرج سے، تحمل سے، برانگیختہ نہ ہو، مشتعل نہ ہو، جوش میں نہ آ۔ بالکل پرواہ نہ کرو۔ هَوَّنَ الشيءَ: کو ہیچ جاننا۔ هَـاوَنَ مُهَاوَنَةً نفسَهُ: اپنے آپ سے نرمی کرنا۔ أَهَانَ: إهَانَةً: کو حقیر و ہیچ جاننا۔ تَهَاوَنَ تَهَاوُنًا و إسْتَهَانَ إسْتِهَانَةً به: کو حقیر جاننا، ہیچ سمجھنا، سے مسخری کرنا۔ إهْوَأنَّ إهْوِئْنَانًا ت المـفـازةُ: بیاباں کا وسیع اور پست ہونا۔ الهَـاوَن و الهَـاوُن و الهَـاوُون جمع هَوَاوِين: کونڈی، کھرل، ہاون، بالا انداز توپ۔ الهَـوْن (مص): سکون و وقار۔ کہا جاتا ہے: امْشِ على هَوْنِك: اپنی روش پر چلو۔ هـذا شـيءٌ هَـوْنٌ: یہ چیز حقیر ہے۔ أَحْبِبْ حَبِيبَكَ هونًا ما: اپنے دوست سے معتدل دوستی کرو، اس میں ذرا سی افراط نہ ہو۔ (ما کا اضافہ ذرا سا یا ذرا سی کے معنی میں ہے)۔ الهُـوْن (مص): رسوائی، مخلوق۔ فَـأَخَـذَتْـهُـمْ صَـاعِـقَـةُ العذاب الهُون: انہیں رسوا کن عذاب کی بجلی نے آ پکڑا۔ ما أَدْرِي ايُّ الهُـون هُوَ: میں نہیں جانتا وہ کس قسم کی مخلوق ہے۔ الهُونَة جمع هُوَن: تسکین، صلح۔ — و الهَونَة: نرمی سے چلنے والی عورت۔ الهُوَيْنَا: نرمی آہستگی، یہ الهُونَى کی تصغیر ہے جب کہ الهُونَى اهـون کا مونث ہے۔ الهِيْنَة: نوع، قسم، سکون و وقار۔ کہا جاتا ہے: امْشِ على هِينَتِك: نرمی سے چلو۔ الهَيِّن و الهَيْن جمع أَهْوِناء و هَيِّنُون و هَيْنُون مونث هَيِّنَة و هَيْنَة جمع هَيِّنَات و هَيْنَات: آسان، کمزور، ذلیل، آہستہ کار۔ الأَهْوَن: اسم تفضیل، آسان۔ کہا جاتا ہے: هو أَهْوَنُ عليه: وہ اس پر آسان ہے۔ الـمُهْوَئِن و المهوأنّ جمع مُهْـوَئِـنَّـات: دور جگہ یا پست زمین۔ الـمَهَانَة: رسوائی۔ کہا جاتا ہے: رجُـل فيـه مَهَانَةٌ: ذلیل اور کمزور آدمی۔ المِهْوان جمع مَهَاوِين: بہت نرم۔

ت: هَانَ ـ هَوْنًا على: کیلئے آسان ہونا یا ہو جانا، کیلئے کم اہمیت کا حامل ہونا۔ هَانَ عليه أن: اس حقیقت کو کوئی اہمیت نہ دینا، تھوڑی پروا کرنا کہ...... — هُونًا و هَوَانًا و مَهَانَةً: ذلیل یا قابل مذمت یا لائق مذمت ہونا یا ہو جانا۔ هَوَّنَ ہ عـلـى: کو کیلئے آسان کرنا، کو کوئی چیز آسان یا غیر اہم کے طور پر پیش کرنا یا کسی سے کسی چیز کی آسان یا کم اہمیت کی حامل کے طور پر تصویر کشی کرنا۔ — ہ/من: کو گھٹا کر بتانا، کو بہت کم کر کے دکھانا، کا مذاق اڑانا، ٹھٹھا کرنا، کو حقیر سمجھنا، کا حقارت سے ذکر کرنا، کی توہین کرنا۔ أَهْوَنَ ہ/ہ: کو ذلیل سمجھنا، حقیر جاننا، سے نفرت کرنا۔ — ہ: کو ذلیل کرنا، نیچا دکھانا، کو خفیف کرنا، کی خودداری کو صدمہ پہنچانا، کا غرور توڑنا، کو بے عزت کرنا، کو خوار کرنا، کی قدر گھٹانا، کو ذلیل سمجھنا، کو برا خیال کرنا، کو ناچیز سمجھنا، حقیر جاننا، حقارت سے دیکھنا، توجہ کے لائق نہ سمجھنا، سے حقارت یا توہین آمیز سلوک کرنا، یا سے حقارت اور توہین آمیز انداز سے پیش آنا، کو نظر انداز کرنا، سے بے التفاتی سے کام لینا، کی توہین کرنا، کو برا کہنا، سے بدزبانی کرنا، کو گالی دینا۔ تَهَـاوَنَ ب: کو آسان سمجھنا، کے متعلق بری رائے رکھنا، کو حقیر جاننا، کو کچھ سمجھنا ہی نہیں، کو کوئی اہمیت نہ دینا، کو حقارت کی نظر سے دیکھنا، کو توجہ کے لائق نہ سمجھنا، سے نفرت کرنا۔ — ب/في: میں بے پرواہ ہونا، غافل ہونا، فرض ناشناس ہونا، ڈھیلا ہونا۔ لم يتهاون في: کچھ کرنے میں ناکام نہ رہنا، کچھ کرنے سے نہ تھکنا۔ استهـان و إسْتَهْوَنَ ب: کو آسان سمجھنا، کو حقیر جاننا، کو کچھ سمجھنا ہی نہیں۔ کا اس سے بہت کم اندازہ لگانا جتنا وہ ہے، کو حقیر جاننا، کی صحیح قدر و قیمت کا اندازہ نہ کر سکنا، کو حقارت کی نظر سے دیکھنا، کو توجہ کے لائق نہ سمجھنا، کو حقارت سے دیکھنا؛ کو ٹھیک نہ سمجھنا، ٹھیک طرح نہ سمجھنا، کا غلط مطلب لینا۔ لا يُسْتَهَانُ بـه: برا نہیں، اچھا ہے، جسے نظر انداز نہیں کیا جا سکتا، سے چشم پوشی ممکن نہیں۔ هَـوْن: آسانی، سہولت، فرصت، آرام، چین، سکھ۔ هَوْنًا: آہستہ، آہستگی سے، دھیمے سے، نرمی سے، آرام سے، اطمینان سے، غیر محسوس طور پر۔ على هَوْن: آہستہ، دھیمے سے، نرمی سے، آرام سے، اطمینان سے، غیر محسوس طور پر۔ عـلـى هـونك: جب آپ چاہیں۔ هُـون: رسوائی، بے عزتی، فضیحت، ذلت، خواری، تذلیل۔ هَـوَان: کمینگی، سفلہ پن، فرومائیگی، ذلت، قابل مذمت یا لائق مذمت اور مقام یا درجہ غیر اہم ہونا، خفت، بے قدری، ہلکا پن، نظر انداز کئے جانے کے لائق ہونا، رسوائی، ذلت، تنزلی، خواری، ذلت، تذلیل، بے عزتی، فضیحت۔ هَيِّـن و هَيْـن جـمـع هَيِّنُون و هينون و أهْوِنَاء: آسان، غیر اہم، غیر ضروری، حقیر ادنی، چھوٹی سی، چھوٹا سا، نظر انداز کرنے کے لائق، بھلا دینے کے قابل، کم قیمت کا، ناقابل لحاظ، ناقابل غور، تھوڑا، خفیف، سادہ،

ہیں اور کھیلنے کیلئے دھاگے میں پروئے جاتے ہیں۔ ــــ والیُسُرو الیَسَارَۃ: سہولت، آسانی، آسودگی، خوشحالی الیَسَر (مص) جمع اَیْسَار: آسان، جوا کھیلنے والوں کی جماعت۔ تیار کردہ، تیار شدہ، مہیا شدہ الیَسَرَۃ جمع اَیْسَار و یَسَرات: ہاتھ کے غیر متصل خطوط، دونوں رانوں کے داغ، الیَسَرات ہلکی ٹانگیں۔ الیَسار: آسانی، سہولت، تونگری، الیَسِیر آسان ــ والیسور جمع یُسُر: غالب، جوئے میں شکست دینے والا۔ الأَیْسَر: زیادہ آسان، زیادہ سہل۔ المَیْسِر: جوا (ہر قسم کا)، تیروں کا جواء۔ وہ ذبح شدہ جانور جن پر جوا کھیلا جاتا تھا۔ اونٹ ذبح کر کے اس کے دس یا اٹھائیس حصے کر لیتے۔ پھر تیروں سے قرعہ ڈالتے جس کے نام پر بے نشان کا تیر نکلتا اس کو ذبح شدہ اونٹ کی تمام قیمت دینی پڑتی۔ جس کا تیر جیتتا وہ ذبح شدہ جانور سے اپنا حصہ لے لیتا تھا۔ المَیْسَرَۃ والمَیْسُرَۃ: سہولت، آسانی، تونگری، خوشحالی، آسودگی المَیْسُور جمع مَیَاسِیر: کامیابی سے کیا ہوا کام، آسان۔

۲۔ یَسَرَ یَیْسِرُ یَسْراً الرجُلَ: کے پاس بائیں طرف سے آنا۔ یَاسَرَ مُیَاسَرَۃً: کے بائیں طرف سے اس کے پاس آنا۔ الشیٔ کو بائیں طرف لینا۔ ــ بالقوم: کے بائیں طرف رہنا۔ تَیَاسَرَ الرجُلُ: بائیں جانب اختیار کرنا۔ ــــ القومَ: کے بائیں طرف رہنا۔ الیَاسِر جمع اَیْسَار: بایاں۔ رَجُلٌ اَسَرُ یَسَرُ: دونوں ہاتھوں سے کام کرنے والا عَسْرَاء یَسْرَاء: دونوں ہاتھوں سے کام کرنے والی۔ الیسار و الیَسَار جمع یُسُرو یُسُر: بایاں۔ الیُسْرَۃ: بایاں۔ الیُسْرَی جمع یُسْرَیَات: بایاں۔ الأَیْسَر: بائیں جانب والا۔ المَیْسَرَۃ جمع مَیَاسِر: بائیں جانب۔ فوج کا بایاں بازو۔

۳۔ یَسُرَ یَیْسُرُ یُسْرًا: تھوڑا ہونا صفت: یَسِیْر الیَسِیر: تھوڑا۔

○ یَسِرَ۔ یَسَراً آسان ہونا یا ہو جانا۔ یَسُرَ۔ یُسْراً: چھوٹا، تھوڑا یا غیر اہم ہونا۔ آسان ہونا یا ہو جانا۔ یَسَّرَ علی ہ: کے لئے کچھ ہموار کرنا، برابر کرنا، (راستہ) صاف کرنا (راہ) آسان کرنا، تیار کرنا، کیلئے کچھ آسان کرنا، ڈھیلا کرنا، کی شدت کم کرنا۔ یَسَّرَ السبیلَ امامَہٗ ل: کیلئے راستہ ہموار کرنا کہ وہ...... کو کے قابل بنانا۔ یَاسَرَہٗ: کے ساتھ نرمی کا سلوک کرنا، کے ساتھ بہت مہربان، شفیق یا مشفق ہونا کے ساتھ با مروت یا با اخلاق ہونا یا نرم ہونا، کو خوش کرنا، کی بات ماننا، اَیْسَرَ: آسودہ حال میں رہنا، دولتمند ہونا یا ہو جانا، خوش قسمت ہونا، خوش بخت ہو، عورت کی زچگی کا آسان ہونا، تَیَسَّرَ: آسان ہو جانا، آسان بنا دیا جانا، آسان کیا جانا، کامیاب ہونا، آخرکار کامیاب ہونا، پھلنا پھولنا، پنپنا، ترقی کرنا، فروغ پانا، سرسبز ہونا، بار آور ہونا، خوش وخرم ہونا۔ ل: کے لئے ممکن بنا دیا جانا، کے لئے ممکن ہونا اِسْتَیْسَرَ: آسان ہونا، کامیاب ہونا، بہرہ مند ہونا، یُسْر: راحت، آرام، چین، سکھ، آسودگی، آسائش، سہولت، آسانی، ملائمت، آسان اور خوشگوار حالات، اقبال مندی، کامیابی، بہبودی، فلاح، دولتمندی، مرفہ الحالی، تونگری، دولت کی بہتات، کثرت، افراط، وفور، نفس پرستی، عیش وعشرت، ناز ونعمت، عیش پسندی، تعیش۔ یُسْرَۃ بائیں جانب۔ یَسَار: راحت، آرام، چین، سکھ، آسودگی، آسائش، سہولت، اقبال مندی، کامیابی، بہبود، فلاح، دولتمندی، مرفہ الحالی، تونگری، دولت کی بہتات، کثرت، افراط، وفور، عیش وعشرت، ناز ونعمت، عیش پسندی، تعیش، ہاتھ، بایاں جانب، بیاراً یا عن الیسار: بائیں طرف (کو)۔ یَسَارِی: بائیں بازو والا، اشتراکی، انقلابی، بایاں بازو، یُسْرَی جمع یُسْرَیات: بائیں جانب الیُسْرَی: بایاں ہاتھ، یَسِیر: تھوڑا، تھوڑا سا، چھوٹا، معمولی، غیر اہم، تھوڑا (وقت)، سادہ، غیر پیچیدہ، سیدھا سادہ، صاف، واضح، ــ علی: کے لئے آسان۔ اَیْسَر: زیادہ آسان، زیادہ چھوٹا، زیادہ کم، زیادہ معمولی یا غیر اہم، زیادہ کامیاب، زیادہ بامراد، زیادہ کامران، زیادہ اقبال مند، زیادہ سرسبز، زیادہ موافق، زیادہ دولتمند، بایاں، کھبا، بائیں ہاتھ کا، بائیں جانب کا، مَیْسِر: تیروں سے کھیلا جانے والا جوا، جس کی قرآن حکیم نے ممانعت کردی۔ مَیْسَرَۃ جمع مَیَاسِر: بائیں جانب، فوج کا بایاں پہلو، مَیْسَرَۃ ومَیْسُرَۃ: راحت، آرام، چین، سکھ، اقبال مندی، بہتات، دولت، افراط، کثرت، تونگری، مرفہ الحال، دولتمندی، تعیش، ناز ونعمت، عیش پسندی۔ تَیْسِیر: آسانی، سہولت، جمع تَیْسِیرات۔ مَیْسُور جمع مَیَاسِیر: آسانی سے کیا ہوا، آسان دسترس یا پہنچ میں، تعمیل کرنے میں آسان، کسی مشکل کے بغیر قابل عمل، آسان، کامیاب، خوش قسمت، بامراد، اقبال مند، سرسبز، ہرا بھرا، مبارک، خوشحال، دولتمند۔ مُیَسَّر: آسان بنایا ہوا، آسان رسائی یا دسترس میں، کامیاب، خوش قسمت، اقبال مند، بامراد، خوش حال، دولتمند، امیر۔ مُوْسِر جمع مُوْسِرُون و مَیَاسِیر: اقبال مند، بامراد، خوش حال امیر۔ مُتَیَسِّر: آسان بنایا ہوا، آسان، آسان رسائی یا دسترس میں، دستیاب، موجود، ہموار اور کامیاب راہ پر گامزن، روانی سے رواں، کامیاب، خوش قسمت، بامراد، اقبال مند، خوش حال مُتَیَسِّرُ الحال: خوش حال، آسان حالات میں۔

○ یَسْقُجِی مسلح مصاحب، قفل کا محافظ۔

یسم: الیَاسَمُون (ن): یاسمین، چنبیلی، الیاسمین: چنبیلی۔

یسن: یَسِنَ یَیْسَنُ یَسَنًا الماءُ: پانی متغیر ہونا، کھاری ہونا۔

یشب: الیَشْب والیَشْف والیَشْم: سنگ یشب زبرجد جیسا ایک قیمتی پتھر جو زبرجد سے زیادہ شفاف ہوتا ہے۔ (عبرانی یا فارسی لفظ)

○ یَشْمَق و یَشمك: (ترکی لفظ) عورتوں کا چہرے کا نقاب۔

یصب: الیَصْب والیَصْف: بمعنی الیَشْب۔ سنگ یشب یا نیلم۔

یصر: الأَیْصَر جمع اَیَاصِر: سوکھی گھاس۔

○ یَعْبُوبُ: تند و پرشور دریا۔

یعر: یَعَرَ یَیْعِرُ و یَیْعَرُ یُعَاراً تِ الشاۃ او المعزی: بکری کا ممیانا۔ الیَعْر والیَعْرَۃ جمع یِعَار (ح) بکری کا بچہ جس کو شیر یا بھیڑیے کے شکار کے لئے گڑھے کے پاس باندھتے ہیں۔

یعس: الیَعْسُوب (ح): شہد کی نر مکھی۔

یعف: الیَعْفُور (ح): ہرن۔

○ یَعْقُوب: حضرت یعقوب علیہ السلام

یغر: الیَغْر (ح): کتے سے چھوٹا بلی سے بڑا ایک جانور جسے الغُرَیر بھی کہتے ہیں۔

یفخ: یَفَخَ یَیْفَخُ یَفْخًا الولدَ: لڑکے کی چندیا پر مارنا الیافوخ یا الیَأْفُوخ جمع یَوَافِیخ: بچہ کا تالو جو حرکت کرتا ہے۔ صَدَعَ القومُ یا فوخ اللیل: جب لوگ رات کی تاریکی میں چلیں تو یہ بات کہی جاتی ہے۔ مَسَّ بیا فوخہ السِّمَاك: یہ اس وقت کہا جاتا ہے جب کوئی تکبر کرے۔ وطئَ فلانٌ یو افیخ القُرُوم: جب کسی شخص کو سربراہی سپرد کی ائے تو اس وقت کہا جاتا ہے۔

○ یَفْطَۃ (یافِطَۃ): سائن، سائن بورڈ، نام کی تختی، دروازہ کی پلیٹ، سجاوٹی یا زیبائشی تختی، آرائشی لوح۔

یفع: یَفَعَ یَیْفَعُ یَفْعًا و أَیْفَعَ الغلامُ: لڑکے کا بڑھنا اور بلوغت کو پہنچنا۔ ــــ الجبلَ: پہاڑ پر چڑھنا۔ تَیَفَّعَ الغلامُ: لڑکے کا بڑھنا اور بلوغت کو پہنچنا۔ ــ الرجُلُ:

اونچے ٹیلے پر چڑھنا، اونچے ٹیلے پر آگ جلانا۔
الیَافِع جمع یَفَعَة و یُفعان (فا) ۔ غلامٌ یافِعٌ: نوجوان لڑکا۔مَجدٌ یافِعٌ: بلندشان۔الیافِعة جمع یافِعات: یافِع کا مونث، نوجوان لڑکی، الیافعاتُ من الامور: طاقت سے بالاتر کام۔
الیافِعات من الجبال: بلند پہاڑ۔الیَفع و الیَفَاع جمع یُفُوع: اونچا ٹیلہ، بلندزمین۔غلامٌ یَفعٌ جمع ایفاع: نوجوان لڑکا۔الیَفَعَة: نوجوان جو بلوغت کے قریب پہنچے۔(واحد تثنیہ وجمع یکساں) جیسے غلامٌ یَفَعَة و غلامان یَفَعَةٌ و غِلمانٌ یَفَعَةٌ۔ المَیفَعة جمع مَیافِع: بلندزمین۔

یَفَعَ ـَ یَفعًا: نو بلوغت کو پہنچنا، سن بلوغ میں ہونا۔
اَیفَعَ و تَیَفَّعَ: بمعنی یَفَعَ۔ یَفع: سن بلوغت، نو بلوغت، یَفَع: پہاڑی، میدان، پہاڑی علاقہ، جمع ایفَاع: بالغ عمر لڑکا، نوجوان، نئی جوانی والا۔ نوخیز۔
یَفَاع: پہاڑی۔ یَافِع: بالغ عمر لڑکا، نوجوان، نوخیز۔

یفن: الیَفَن جمع یُفُن: پیرفرتوت، بوڑھا بیل، گونا گوں صنعت والا۔

یقّ: یَقَّ یَیَقُّ یُقُوقَةً: سفید ہونا الیَقَق (ٹکڑا یَقَقَة) روئی، کپاس، کھجور کے اندر کا سفید گودا، کہا جاتا ہے: ابیضُ یَقَقٌ و یَقِقٌ جمع یَقَائِق: بہت سفید۔

یقت: الیاقوت واحد یاقوة جمع یَوَاقیت: یاقوت، ایک قیمتی پتھر (یونانی لفظ)

یقط: الیَقْطِین: واحد یقطینہ (ن): بیل، عزیادہ تر کدو کے لئے مستعمل ہے۔

یقظ: یَقِظَ یَیقَظُ یَقَظًا و یَقُظَ یَیقُظُ یَقَاظَةً: جاگنا، محتاط ہونا، چوکنا ہونا، سمجھدار ہونا، صفت: یَقِظ و یَقُظ و یَقظَان جمع اَیقَاظ مونث یَقظَی جمع یَقَاظَی۔ یَقَّظَ تَیقِیظًا الغبارَ: غبار اٹھانا۔ اَیقَظَ اِیقَاظًا فُلانًا: کو بیدار کرنا۔ جگانا ـــ الغبارَ: غبار اٹھانا، تَیَقَّظَ تَیَقُّظًا: بیدار ہونا۔ کہا جاتا ہے: تَیَقَّظَ لِلاَمر: وہ کام کے بارے میں محتاط اور چوکنا ہوگیا۔ اِستَیقَظَ اِستِیقَاظًا: بیدار ہونا ـــ ہٗ: کو بیدار کرنا، نیند سے جگانا۔ الیَقَظَةُ: بیداری ابو الیقظان (ح): مرغ

یَقَّظَ و اَیقَظَ ہٗ: کو ابھارنا، ہوشیار کرنا، کا باعث بننا ـــ ہٗ: کو خبردار کرنا، متنبہ کرنا، آگاہ کرنا، جگانا، ہوشیار کرنا، چوکنا کرنا، چوکس کرنا تَیَقَّظَ: بیدار ہونا، چوکنا ہونا، چوکس ہونا، ہوشیار ہونا اِستَیقَظَ علی: سے جاگ جانا، سے نیند سے بیدار ہوجانا ـــ: خود کو جگانا، بیدار ہونا، ہوشیار ہونا، چوکنا ہونا، چوکس ہونا۔ یَقُظ و یَقِظ جمع اَیقَاظ: بیدار، چوکس، چوکنا ہوشیار محتاط، یَقظَة و یَقَظَة: جاگنا، بیداری، چوکسی، بےخوابی، شب بیداری کا مرض، خبرداری، ہوشیاری، بیدار مغزی، احتیاط، چستی، مستعدی، ذہانت، ذہن کی تیزی یَقظَان مونث یَقظَی جمع یَقَاظَی: بیدار، متوجہ، چوکس، چوکنا، ہوشیار، خبردار محتاط۔

یقن: یَقِنَ یَیقَنُ یَقَنًا و یَقنًا الاَمرُ: روشن وثابت ہونا صفت، یقین۔ ـــ و اَیقَنَ و تَیَقَّنَ و استَیقَنَ الاَمرَ و بہ: کو جاننا، پر یقین کرنا الیَقَن: شک کا ازالہ، ہر سنی ہوئی بات پر یقین کرلینے والا۔ الیَقِن: ہر سنی ہوئی بات پر یقین کرنے والا۔ رجُلٌ یَقِن بالشیء: کسی شے پر فریفتہ آدمی۔ الیَقُن و الیَقِنَة و المِیقان مونث مِیقانة: ہر سنی ہوئی بات پر یقین کرلینے والا۔ الیقین: شک کا ازالہ، یقینی بات، دیکھنے اور دلائل سے حاصل ہونے والا العلم۔ (کہا جاتا ہے: أنا علی یقینٍ منہ: مجھے اس کا پورا پورا یقین ہے) حق الیقین: واضح اور خالص یقین: امرٌ یقینٌ: سچا واضح امر۔

یَقِنَ ـَ یَقنًا و یَقَنًا: یقین رکھنے والا ہونا، پر یقین ہونا، غیر متذبذب ہونا۔ ہ یاب: کو بےشک اور یقینا جاننا، کے متعلق پر یقین ہونا، خود اعتمادی والا ہونا کا یقین کرنا، باور کرنا، ماننا۔ اَیقَنَ و تَیَقَّنَ و استَیقَنَ ہ یاب: کو جانچنا، معلوم کرنا، کی تحقیق کرنا، کا پتہ چلانا، کے بارے میں اپنی تسلی کرنا۔ کو بلاشبہ و شک جاننا، معلوم کرنا، کے بارے میں پر یقین ہونا، قائل ہونا، کو ماننا۔ یَقن و یَقَن: ایقان، یقین یقینی امر، محقق، تیقن۔ یَقَن و یَقُن و یَقِن و یَقِنَة: خوش اعتقاد، ضعیف الاعتقاد، بھولا، صاف، بےتصنع، شبہ نہ کرنے والا والایقینٌ ب: کے بارے میں تیقن، کا پختہ یقین۔
یَقینًا: یقینا، بے شک، لازمًا، وثوق سے أنا علی یقینٍ من أنّ یا أنا علی یقین أنَ: مجھے پورا یقین ہے کہ، میں مان گیا کہ، میں پر یقین ہوں کہ کُونُوا علی یقین: آپ لوگ یقین رکھ سکتے ہیں۔ یقینی: قطعی، یقینی، حتمی، صریحی، صریح، مثبت، ایجابی، ٹھوس، ناقابل تردید، معین طور، مسلّم۔ مِیقان: ضعیف الاعتقاد، خوش اعتقاد، شبہ نہ کرنے والا۔ مُوقِنٌ ب: کا قائل، کو ماننے والا، پر یقین رکھنے والا، کے بارے میں پر یقین۔

یلك: الیُلكَّة (ن) ایک قسم کا پودا جس کے پتے تلوار جیسے ہوتے ہیں پھول سفید اور گلابی رنگ کے اور آرائش کے لئے اگایا جاتا ہے۔

یلّ: یَلَّ و یَلِلَ و یَیلَلُ و یَلَلًا: چھوٹے یا ہموار اور اندر کی جانب جھکے ہوئے دانتوں والا ہونا صفت اَیَلّ مونث یَلّاء جمع یُلّ

یلب: الیَلَب: چمڑا، چمڑے کی ڈھال یا چمڑے کی یمنی زرہیں، چمڑے کی ٹوپیاں (واحد یَلَبَة) فولاد، خالص لوہا، ہر بڑی چیز

یلق: ا۔ الیَلَق: سفید، کہا جاتا: اَبیَضُ یَلَق و لَهَق و یَقَق: ان سب کا ایک ہی معنی ہے اور وہ ہے: بہت سفید۔ الیَلَقَة او الیَلَقَق (ح) سفید بکری ۲۔ الیَلمَق جمع یَلَامِق: قبا (فارسی لفظ)

یلن: الیَلَنجَج والأَلَنجَج و الیَلَنجُوج والأَلَنجُوج: صندل کی لکڑی

یمّ: ا۔ یُمَّ یُیَمُّ یَمًّا: سمندر میں پھینکا جانا۔ ـــ الساحلُ: ساحل کا سمندر کے نیچے آنا۔ الیَمّ: سمندر ۲۔ یَمَّمَہٗ: کا قصد کرنا ـــ فلانًا برمحه: کسی کو خاص طور پر نیزے کا نشانہ بنانا ـــ المریضَ للصلاة: مریض کو نماز کے لئے تیمم کرانا۔ تَیَمَّمَ الأمرَ: کا ارادہ کرنا، کو ارادتا کرنا ـــ للصلاة: نماز کے لئے ہاتھ منہ پر مٹی سے مسح کرنا۔ الیَمَام و الیَمَامَة: قصد، ارادہ، کہا جاتا ہے: امضِ یَمَامَتِی: میرے آگے چل۔ المُیَمَّمُ: مطالب میں کامیاب۔
۳۔ الیَمّ (ح): سانپ ـــ والیَمَم والیَمام (ح): جنگلی کبوتر، الیمامة (ح) جنگلی فاختہ۔

یَمَّمَ ہ یاصوبَ یانحوَ یا شطرَ: جانا کسی جگہ یا اس کی طرف، کا رخ کرنا، کی راہ لینا، کی طرف بڑھنا ـــ ہ: کو چلانا، موڑنا، یَمَّمَ فی فم البرکان: شیر کی مانند میں جا گھسنا یَمَّمَ وجهَهٗ شطرَ: کی طرف چہرہ یا رخ کرنا تَیَمَّمَ ہ: (کسی جگہ) جانا، کی طرف بڑھنا، کی طرف جانا، کا قصد کرنا، ارادہ کرنا، سے مراد ہونا، یَمّ جمع یُمُوم: کھلا سمندر، پہلو، جانب مِن یَمّی: میری جانب سے، میری طرف سے، یمام اسم جنس واحد یَمَامہ جمع یمامات و یمائم: کبوتر، قمری، فاختہ۔

یمن: یَمَنَ یَیمَنُ یَمینًا الرجلَ: کے دائیں طرف سے آنا، کی سیدھی جانب سے آنا ـــ یُمنًا و مَیمَنَةً لقومه و علی قومه: کے لئے بابرکت ہونا، صفت: یَامِن و یَمِین و اَیمَن و مَیمُون۔ یَمُنَ و یَمِنَ یُمنًا بہ: کو دائیں طرف لیجانا۔ یَمَنَ یَمنًا و یُمنًا اللّٰہُ فلانًا: اللہ کا کسی کو مبارک بنانا۔ ایسا شخص میمون اور اللہ تعالیٰ، یَامِن و یَمِین (جیسے قادر و قدیر میں) ہوگا)۔ یَمَن یَیمَنُ یَمنًا الرجلَ: کے

دائیں طرف سے آنا۔ يَمَنَ و يَامَنَ و يَمَنَ يَيْمُنُ وَيُمِنَ يُمْنًا و مَيْمَنَةً لقومه و على قومه: کے لئے مبارک ہونا صفت: يَامِن و يَمِين و أَيْمَن و مَيْمُون: يَمَّنَ: دائیں طرف جانا، ملک یمن کی طرف جانا، ملک یمن میں جانا۔۔ به: کو دائیں طرف لیجانا۔۔ عليه: کو برکت دینا۔ يَامَنَ يُيَامِنُ مُيَامَنَةً: دائیں طرف جانا، ملک یمن کی طرف جانا، ملک یمن میں جانا۔۔ به: کو دائیں طرف لیجانا۔ أَيْمَنَ و تَيَامَنَ: دائیں طرف جانا، ملک یمن کی طرف جانا، یا ملک یمن میں آنا۔ تَيَمَّنَ: یمن کی طرف منسوب ہونا۔۔۔ الرجُلُ: آدمی کا مرجانا۔ دائیں ہاتھ یا پاؤں سے کام یا حرکتیں شروع کرنا۔ بكذا: سے برکت لینا، نیک فال لینا۔۔ بالميّت: میت کو قبر میں دائیں پہلو رکھنا اِسْتَيْمَنَ اِسْتِيمَانًا الرجُلَ: کو قسم دلانا۔۔ بكذا: سے برکت حاصل کرنا۔ اليَامِنُ مونث يَامِنَة: برکت والا۔ اليُمْنُ: برکت اليَمَن: دائیں جانب۔ ملک یمن۔ اليَمَنِي و اليَمَانِي جمع يَمَنِيُّون و يَمَانُون و يَمَانِيُّون: یمن کا، یمنی، ملک یمن کا باشندہ۔ اليُمْنَة: دائیں جانب۔۔۔ و اليُمْنَة: یمنی چادر۔ الأَيْمَن م يُمْنَاء جمع يُمْن و أيَامِن: دایاں پہلو یا عضو۔ کہا جاتا ہے: ذهب إلى ايمن الإبل: وہ اونٹوں کے دائیں طرف سے گیا۔ نظر أيْمَنَ منه: اس نے دائیں طرف سے دیکھا اليُمْنَى تثنية يُمْنَيَان جمع يُمْنَيَات: دائیں طرف، دایاں عضو۔ التَيَمَّن: جنوب اليَمِين جمع أيْمَان: برکت، قوت۔ کہا جاتا ہے: فلانٌ عندنا باليمين: فلاں شخص ہمارے ہاں اچھے مرتبہ والا ہے۔ قدم على أيمنِ اليَمِينِ: وہ خوش قسمتی اور برکت لئے آیا۔ جمع أيْمُن و أيْمَان: قسم (مونث)۔ أيْمُنُ اللّهِ: اللہ کی قسم (تقدیر کلام اسی طور پر ہے: أيْمُنُ اللّه قسمي) اس میں بہت سی لغات ہیں۔ اور اس کی ہم معنی ہیں۔ جیسے: أيْمُنُ اللّهِ و إيمُنُ اللّه و أيْمَنُ اللّه و أيمنُ اللّهِ نیز أيْمُ اللّه و إيمِ اللّه و أمُ اللّه (میم کی تثلیث سے) ومن اللّه میم اور نون کی تثلیث کے ساتھ) و مُ اللّه (میم کی تثلیث سے)۔ یہ بھی کہا جاتا ہے يمينُ اللّه لا افعل (خدا کی قسم میں نہیں کرتا)۔۔۔ ج أيْمُن و أيْمَان و أيَامِن و أيَامِين: دائیں طرف۔ دایاں عضو۔ اس کی تصغیر يُمَيِّن (هاء کے بغیر) جمع يَمَائِن۔ المَيْمَنَة جمع مَيَامِن: برکت، لشکر کا دایاں بازو۔ المُيَمَّن: برکت لانے والا المَيْمُون جمع مَيَامِين: مبارک۔ کہا جاتا ہے: هو مَيْمُونُ الطائِرِ: وہ مبارک چہرے والا ہے۔ سِرْ على الطائر الميمون: تم توفیق کے ساتھ سفر کرو (مسافر کیلئے دعا ہے)۔

○ يَمَنَ ـُ و يَمِنَ ـَ و يَمُنَ ـُ يُمْنًا و مَيْمَنَةً: خوش نصیب، مبارک، خوش قسمت یا مسعود ہونا۔ يَمَّنَ: دائیں طرف جانا۔ تَيَمَّنَ ب: میں اچھا شگون دیکھنا۔ اِسْتَيْمَنَ ب: میں اچھا شگون دیکھنا۔ يُمْن: اچھی قسمت، خوش نصیبی، خوش قسمتی، اقبال مندی، کامیابی۔ يَمْن و يَمْنَة: دائیں طرف، دایاں ہاتھ۔ يَمْنًا: دائیں طرف، دائیں جانب، دائیں ہاتھ۔ يَمْنَةً بمعنی يَمْنًا۔ شاماً ويمناً: شمال یا جنوب کی طرف۔ يَمْنَةً ويَسْرَةً: دائیں اور بائیں۔ اليمن: ملک یمن۔ يمني: ملک یمن کا، یمنی (باشندہ) يَمِين (مونث) جمع أيْمَان: دائیں جانب، دائیں ہاتھ۔ يَمِينًا يا من اليمين: دائیں طرف، دائیں ہاتھ۔ يَمِينًا و شمالاً: دائیں اور بائیں۔ ما ملكت (تملك) يمينُهُ: کسی جائیداد، يَمِين (مونث) جمع أيْمُن و أيْمَان: قسم۔ يمين الامانة: اطاعت و فرمانبرداری کی قسم۔ يمين الصبر: جھوٹا حلف يمين قانونية: عہدہ کا حلف۔ سرکاری حلف۔ يمين كاذبة: جھوٹا حلف۔ يمينُ الوَلاء و الاخلاص: حلف وفاداری۔ أيْمُنُ اللّهِ و ايم اللّهِ: میں خدا کی قسم کھاتا ہوں۔ يَمِينِي: دایاں، دائیں جانب یا دائیں ہاتھ کا اليَمِينِيُّون: دائیں بازو کی پارٹیاں۔ يُمْنَى جمع يُمْنَيَات: دایاں ہاتھ۔ دائیں جانب۔ أيْمَن مونث يُمْنَى: دائیں ہاتھ، دایاں، دائیں طرف، خوش نصیب۔ مَيْمَنَة جمع مَيَامِن: دائیں جانب (فوج یا لشکر کا) دایاں بازو۔ تَيَمُّن: برکت، نیک شگون، نیک فال۔ مَيْمُون جمع مَيَامِين: خوش نصیب، خوش قسمت، خوش بخت، مبارک، بندر، مَيْمُونُ الطائِر: مبارک، آسودہ، خوشحال، مناسب حال، امید افزا۔ على الطائِر الميمون: کامیاب سفر، خدا حافظ۔ مُيَمَّن: خوش نصیب، مبارک

○ يَنَايِر و يَنَايِر: جنوری (سال کے پہلے مہینہ کا نام)۔

ينب: ١- اليَنْبُوت (ن): ایک پودا جس کی لکڑی سخت ہوتی ہے۔ ایک پودا کپاس کی قسم کا۔

٢- اليَنْبُوع: چشمہ (پانی کا)

ينس: اليَانُسُون (ن): ایک قسم کی خوشبودار نباتات۔ بادیان، سونف۔

ينع: يَنَعَ يَيْنَعُ و يَيْنِعُ يَنْعًا و يُنْعًا و يُنُوعًا الثمرُ: پھل کا پکنا۔ صفت يَانِع جمع يَنْع و يُنَيْع۔ الشيءُ: چیز کا بہت سرخ ہونا أيْنَعَ الثمرُ: پھل کا پکنا۔ اليَانِع: ہر سرخ چیز اليَنَعُ واحد يَنَعَة: سرخ مہرے، عقیق کی ایک قسم۔ اليُنُوع: خون کی سرخی۔

○ يَنِيع: پکا ہوا، میٹھا، ملائم، نرم، رسیلا ايناع: (پھل کا) پکنا، نرم ملائم میٹھا اور رسیلا ہونا يَانِع: پکا، میٹھا، رسیلا، نرم اور ملائم۔

ينم: اليَنَمُ: واحد يَنَمَة (ن): ایک قسم کی نباتات

يهت: أَيْهَتَ إيهَاتاً اللحمُ: گوشت کا بد بودار ہونا۔

يهر: ١- اِسْتَيْهَرَ: بے عقل ہونا۔۔ في الأمر: کو جاری رکھنا، کی انتہا تک جانا۔ اليَهْر و اليَهَر: کشادہ جگہ، کسی امر کو جاری رکھنا، کی انتہا تک پہنچنا۔

اليَهْيَرُّ: لجاجت، سخت پتھر۔

اليَهْيَرَّى: بہت پانی۔ المُسْتَيْهِر (فا): بہت لجاجت کرنے والا۔

٢- اِسْتَيْهَرَ بالأمر: پر یقین کرنا۔

٣- اليَهْيَرّ: سراب، جھوٹ (ن) اندرائن۔ زہر۔ اليَهْيَرَّى: باطل۔

يهف: اليَهْفُوف: بزدل، احمق، چٹیل زمین، ہوشیار و بیدار دل۔

يهم: اليَهْم: جنون۔ الأَيْهَم مونث يَهْمَاء جمع يُهْم: پاگل، خشکی، بلند پہاڑ، بہرا، دلیر و بہادر آدمی، چکنا پتھر، بے نشان شہر۔ ليلٌ أيْهَمُ: بے تاروں کی رات اليَهْمَاء: الايهم کا مونث: بے آب اور بے نشان راہ بیابان، سخت تنگی کا سال، مضبوط اونٹنی۔ ارض يَهْمَاء: بے اثر و نشان اور بے چراگاہ زمین۔ سنون يُهْم: بے آب و گیاہ سال۔

يهو: يَهُود: دیکھئے مادہ هود۔

○ يُوبِيل: یہودیوں کا جشن آزادی، پچاسویں سال کا جشن، پچاسویں سالگرہ، مسرت اور جشن کا سال (Jubilee)

يوح: يُوح و يُوحَى: سورج۔ کہا جاتا ہے: جعلك اللّه اعمر من نوح و انور من يُوح: تجھے اللہ تعالیٰ حضرت نوحؑ سے زیادہ عمر دے اور سورج سے زیادہ روشن کرے۔

○ يُوحَنَّا: انگریزی کا اسم معرفہ (john) ○ يوحنا الصابغ: بپتسمہ دینے والا یوحنا۔

يود: اليود (ك): آئیوڈین (iodine) بنفشين،

يُورَانِيُوم: یورانیم (Uranium)

○ يوزْبَاشي جمع يوزباشية: کپتان، بیٹری کمانڈر، (بحری) لیفٹیننٹ (Iieutenent)

يوسف: يوسف۔ يوسف آفندی (اسم جنس):

چھوٹے سنترے (جو طنجہ میں پیدا ہوتے ہیں) یُوسُفی: چھوٹے سنترے۔
○ یُوطَنَۃ: لیفٹیننٹ Lieutenant
○ یُوغُسلاوِیَا: یوغوسلاویا Yusoslavia (ایک ملک کا نام) یُوغُسلافِی: یوغوسلاوی، یوغوسلاویا کا (باشندہ)۔
○ یولیُو و یولیَہ: جولائی (ایک مہینے کا انگریزی نام)
یوم: یَاوَمَ یِوَامًا و مُیَاوَمَۃً: کو دنوں کی مزدوری پر رکھنا الیَوْم جمع اَیَام وج اَیَاوِیُم: فجر سے غروب آفتاب تک کا وقت۔ مطلق وقت۔ کہتے ہیں ذخر تک لِهذا الیوم: میں نے تم کو اس وقت کے لئے ذخیرہ بنایا تھا۔ النجمیّ (فلك): خط نصف النہار میں ربع کے نقطہ اعتدال کے دو بار لگاتار گزرنے کے درمیان کا وقت۔ الیوم الشمسی الحقیقی: حقیقی شمسی دن۔ اَیَامُ اللّٰہِ: خدا اللہ کے دن یعنی اللہ تعالیٰ کے انعامات اور اس کی سزائیں۔ اَیَامُ العَرَب: عربوں کی جنگیں اِبنُ الایام: زمانہ شناس اِبنُ الیوم: زمانہ ساز یَوْمٌ اَیْوَمُ: مہینہ کا آخری دن۔ یَوْمٌ اَیْوَمُ و یَوِمٌ و وَوِمٌ و ذو اَیَّام و ذوا ایاویم و ذوایاییم: مصیبت کا لمبا دن۔
○ یَوْم جمع اَیَام: دن۔ زمانہ، وقت، دور الْیَوْمَ: آج۔ یَوْمَ: اس دن جب۔ اَیَّامَ: کے دنوں میں، دوران اَیَّامًا: چندروز تک، چندروز کے لئے۔ اَیَّامُہ: (اس کی) عمر بھر، اس کی زندگی۔
یَوْمَها: تب، اس وقت، اس دن، یَوْمًا یا یومًا ما: کسی دن، کسی وقت، ان دنوں میں سے ایک دن۔ ذاتَ یومٍ: ایک دن، ایک دفعہ یومًا یومًا یا یوماً فیوماً یا یوماً بعد یوم یا یوماً عن یوم: دن بدن، روز بروز، روزانہ، بعد الیوم آج کے بعد، آئندہ، آج سے۔ في یومٍ ولیلۃٍ: ایک سے دوسرے دن تک، رات کی رات، ایک رات پہلے۔ راتوں رات، رات بھر میں، اگلی رات میں۔ کُلَّ یوم روزانہ، ہرروز، مِن یومٍ اِلی یومٍ یا مِن یومٍ لیوم: ایک سے دوسرے دن تک روز بروز، روزانہ۔ مِن یومِہٖ: اس وقت سے آئندہ، آج سے، اب سے، آج کے بعد۔ مِن ایام: چندروز قبل، گزشتہ چندروز۔ ذٰلِكَ بِاَیَّام: اس کے چند دن بعد یوم الاحد: اتوار۔ یومُ الاثنین: پیر۔ یومُ الثلاثاء منگل یومُ الاربعاء: بدھ یوم الخمیس: جمعرات یوم الجمعہ: جمعہ یوم السبت: ہفتہ۔ یومٌ اَسْوَدُ: منحوس دن۔ یوم الاشتغال: کام کا دن۔ یَوْمُ اَیْوَم: برا دن۔ یومُ الدِّین: فیصلہ کا دن۔ یوم جزاء، یومُ رأس السنۃ: نئے سال کا دن یومُ عُطْلَۃ چھٹی کا دن۔ فارغ دن۔ ابنُ الیوم: آج کا آدمی، نیا آدمی، ابنُ الأیَّام۔ یومہ: ایک دن کا، مختصر، عارضی، آنی جانی، دم بھر کا، یک روزہ، چندروزہ، سریع الزوال۔ ابنُ الأیَّام: دنیادار، تجربہ کار، تصنع والا، علی توالی الایام: وقت کے دوران وقت پر۔ یَوْمَئِذٍ: اس دن، اس وقت۔
یَوْمَذاك: اس دن، تب: یَومِی: روز، ہرروز، روزانہ یومیًا: روزانہ، ہرروز یومیات: ہرروز کے واقعات، وقائع، تاریخ، روزانہ خبریں، جریدۃ یومیۃ: روزانہ اخبار۔ یَوْمِیَۃ: روزانہ دیہاڑی، ایک دن کی مزدوری، روزانہ راشن، ایک دن کا کام، روزانہ کام، ڈائری، جرنل، بہی، روزنامچہ، کیلنڈر (Calendar)۔
مُیَاوَمَۃً: دن کے حساب سے کام، دن کی مزدوری۔
میاومۃً: روزانہ، دن کے حساب سے، عامل معاومۃ: دیہاڑی کا مزدور۔
یون: الیونان: یونانی لوگ۔ (واحد یونانی جمع یُونَانِیُون) ملک یونان۔
○ یونس: حضرت یونس علیہ السلام۔
○ الیونسکو: ھیئۃ الیونسکو UNESCO: اقوام متحدہ کی تعلیمی، سائنسی اور کلچرل تنظیم۔
یُونیُو و یُونِیَۃ: جون (انگریزی مہینہ)
یوی: الیاوی: یاء کا، یاء سے منسوب
یین: الیَیْنَمِیَّۃ: خود
ییی: یَیَّا تَیْیِئَۃ الیاءَ: حرف یاء لکھنا۔

# عربوں کے ادبی جواہر پارے، جوان کی ضرب الامثال، محاورات اور حکیمانہ اقوال پر مشتمل ہیں

❁ إِبِلِي لَمْ أَبِعْ وَلَمْ أَهَبْ: یہ میرے اونٹ ہیں، میں نے انہیں نہ تو کسی کے ہاتھ بیچا ہے اور نہ کسی کو ہبہ کئے ہیں۔ یہ ضرب المثل اس ظالم کے بارے میں ہے جو آپ سے ایسی چیز پر جھگڑا کرے جس پر اس کا کوئی حق نہ ہو۔

❁ یا إبلي عُودِي إلي مَبارِكِكِ: میرے اونٹو! اپنی بیٹھنے کی جگہوں پر واپس آ جاؤ۔ یہ اس شخص سے کہا جاتا ہے جو کسی ایسی چیز سے گریز کرتا ہو جس میں اس کی بھلائی ہو اور اس کے لئے ناگزیر ہو۔

❁ أَتى عَلَيْهِم ذو أتي: یہ بنوطی کا محاورہ ہے۔ ان کے ہاں ذو، الذی کے معنی میں مستعمل ہے۔ ضرب المثل کا معنی ہے: ان پر بھی وہی زمانہ اور موت کے حادثے آئے جو لوگوں پر آیا کرتے ہیں۔

❁ أتاكَ رَيَّانَ بِلَبَنِهِ: وہ دودھ تیرے پاس اس وقت لایا جب خوب سیر ہو کر پی چکا تھا۔ یہ ضرب المثل اس شخص کے متعلق ہے جو کوئی چیز سخاوت کی بنا پر نہ دے بلکہ ضرورت سے زیادہ ہونے پر کسی کو دے دے۔

❁ أَتَتْكَ بخائنٍ رَجلاهُ: خائن کو خود اس کے پاؤں تمہارے پاس لے آئے۔ یہ ضرب الشال اس بارے میں ہے کہ برائی برائی کرنے والے پر لوٹتی ہے۔ أتتك بـحـائنٍ رَجلاه بھی کہا جاتا ہے۔ حائن اس شخص کو کہا جاتا ہے جس کی موت کا وقت آ گیا ہو۔ اس کا مصداق وہ شخص ہے جس کا برا عمل ہی اس کے گلے کا پھندا بن جائے۔

❁ أَتَتْكُم فاليةُ الأفاعِي۔ فالية: سیاہ و سفید دھبوں والے گبریلے جیسے کیڑے جو بچھوؤں اور سانپوں سے مانوس ہوتے ہیں۔ جب بل میں نظر آئیں تو پتہ چل جاتا ہے کہ ان کے پیچھے بچھو اور سانپ ہیں۔ یہ ضرب الشال برائی کی ابتداء کے متعلق ہے جس کے بعد بڑی برائی متوقع ہو۔ معنی ہے تمہارے پاس سانپوں کا پیش خیمہ آ گیا۔

❁ یـاتیكَ كـلُّ غد بما فيه: آنے والی ہر کل تیرے پاس وہ لائے گی جو اس میں ہو گا۔ یعنی ہونے والی بھلائی یا برائی ساتھ لائے گی۔

❁ یـأتیك بـالأخبار مَنْ لم تزوِّد: تجھے وہ شخص خبریں لا کر دے گا جس کو تو نے سفر خرچ نہیں دیا۔ یہ ضرب المثل اس وقت بولی جاتی ہے جب کسی کو خبریں دریافت کرنے کی ضرورت نہ پڑے بلکہ خبریں خود بخود مل جائیں۔ یہ طرفہ کا قول ہے۔ پورا شعر یوں ہے:

ستبدی لك الأيّامُ ما كنت جاهلاً

ویاتیك بالاخبار من لم تزوّدِ

(زمانہ جن باتوں سے تو بے خبر ہے تجھے بتا دے گا۔ اور تیرے پاس خبریں بھی وہ شخص لائے گا جسے تو نے سفر خرچ نہیں دیا ہو گا۔

❁ لا آتيك حتى يؤوبَ القارظان: میں قارظوں کے واپس آنے تک تیرے پاس نہیں آؤں گا۔ قارض سَلَم نامی درخت کے پتے توڑنے والے کو کہا جاتا ہے۔ یہ یمن کی سوغات ہے۔ اور ان پتوں سے چمڑا رنگنے کا کام لیا جاتا ہے کہتے ہیں یہ قبیلہ عنزہ کے دو شخص یہ پتے توڑا کرتے تھے۔ ایک دفعہ یہ گئے تو واپس نہ آئے۔

❁ لا آتيك سِنَّ الحِسْلِ: میں تمہارے پاس کبھی نہیں آؤں گا کیونکہ حِسل (گوہ) کے دانت گرتے ہی نہیں۔

❁ كُلُّ آتٍ قريب: ہر آنے والا قریب ہے (جو آئے لحہ بلحہ قریب ہوتا جاتا ہے)۔

❁ ذاكَ أَحَدُ الأَحَدِينَ: وہ بے نظیر ہے۔

❁ أَخذَه برُمَّتِهِ: اس نے اس کو کلی طور پر لے لیا۔ رُمَّة: پرانی رسی کے ٹکڑے کو کہتے ہیں۔ اس مثل کی اصل یہ ہے کہ ایک شخص نے کسی کو ایک اونٹ گلے میں رسی سمیت دیا تو ہر اس شخص کو جس نے کوئی چیز پوری پوری دی یا لی: دَفعَهُ اليه برُمَّتِه و اخذه منه برُمَّتِه کہا جانے لگا۔

❁ قد يُؤخذ الجارُ بذنب الجار: کبھی پڑوسی پڑوسی کے گناہ میں پکڑا جاتا ہے۔

❁ خُذْ من الرَّضْفةِ ماعليها: رَضْف ان گرم پتھروں کو کہا جاتا ہے جن سے دودھ گرم کیا جاتا تھا اس کا واحد رَضْفَة ہے۔ جب یہ پتھر دودھ میں ڈالا جائے تو کچھ دودھ اس کے ساتھ لگ جاتا ہے۔ یہ ضرب المثل کنجوس سے ملنے والی چیز کو غنیمت سمجھنے کے بارے میں ہے خواہ کتنی کم اور تھوڑی ہی کیوں نہ ہو۔ مثل کا معنی ہے: پتھر پر جو کچھ لگا ہوا اس کو ہی لے لو۔ ہمارے ہاں محاورہ بھاگتے چور کی لنگوٹی ہی سہی، اس مفہوم کو ادا کرتا ہے۔

❁ خذِ الأَمرَ بقوَابِلِهِ: معاملہ کو اس کے مقدمات سمیت لو۔ یعنی معاملہ کے پیش آنے سے پہلے ہی اس کے لئے تیار ہو جاؤ اور وقت نکل جانے سے پہلے اس کے لئے تدابیر اختیار کرو۔ بقوابله میں ب فی کے معنی میں ہے یعنی مراد ہے: فیما یستقبلك منه یعنی جو معاملہ آپ کو پیش آئے اس کے بارے میں۔

❁ خُذْ من الدهرِ ما صفا و من العيشِ ما كفَى: زمانہ سے صاف صاف چیزیں لو اور اتنی روزی جو کافی ہو۔

❁ خُذْ ما طَفَّ لك: جو چیز قریب ہو لے لو۔

❁ لاتؤخّر عملَ الیومِ لِغدٍ: آج کا کام کل پر نہ چھوڑو۔
❁ آخرُ الداءِ الکیّ: مرض کی انتہاء داغ دینا ہے یہ ضرب المثل مرض کے انتہائی حد تک پہنچنے سے متعلق ہے۔ اور مراد یہ ہے کہ مریض کا ہر قسم کی دواء سے علاج کیا جاتا ہے اور موافق نہ آئے تو آخری علاج کے طور پر داغ دیا جاتا ہے۔ تو پھر کوئی علاج باقی نہیں رہتا سوائے موت کے۔
❁ آخِ الأکفاءَ و داھن الاعداءَ: اپنے جیسوں کو دوست بناؤ اور دشمنوں کو فریب دو۔
❁ أخوك أم الذئبُ؟: اس کا معنی ہے کیا تمہارا بھائی وہ ہے جو تمہاری ہمدردی کے لئے آئے یا بھیڑیا جو تمہیں ایذا دینے کے لئے آئے۔ نیز أصاحبٌ أنت فارکن الیك ام عدو فاحذر منك: آیا تو دوست ہے کہ تیری طرف مائل ہوں یا دشمن کہ تجھ سے بچوں۔ مثل کا مفہوم ہے: کیا آنے والا تمہارا بھائی ہے یا بھیڑیا؟
❁ أخوكَ مَن صَدَقَكَ: تیرا بھائی وہ ہے جو تجھ سے سچ بولے یعنی بے لوث محبت اور نصیحت کرے۔
❁ أخُوكَ مَنْ وَاساكَ بنَشَب لامَنْ واساكَ بنَسَبٍ: تیرا بھائی وہ ہے جو مال سے تیری مدد کرے نہ کہ وہ جو محض قرابت جتائے۔
❁ إنّ أخا الھیجاءِ مَنْ یسعی معك: جنگجو وہ ہے جو تمہارے ساتھ کام کرے۔
❁ إنَّ أخاكَ مَنْ آساكَ: تیرا بھائی وہ ہے جو تیری اعانت کرے۔ آسیتُ فلانا بمالي او غیرہ آپ اس وقت کہتے ہیں جب آپ نے اسے مال وغیرہ میں اپنا نمونہ بنایا ہو اور اسے اپنے برابر کرلیا ہو۔ اس مثل کا معنی یہ ہے: تیرا بھائی حقیقت میں وہ ہے جو تجھے آگے کرے اور اپنے آپ پر تجھے ترجیح دے۔ یہ مثل بھائیوں کا پاس ولحاظ کرنے پر اکسانے کے لئے ہے۔
❁ لِأخِیكَ عَلَیكَ مِثْلُ الَّذِی لَكَ عَلَیْہِ: تیرے بھائی کا تجھ پر اتنا ہی حق ہے جو تیرا اس پر ہے۔
❁ رُبَّ أخٍ لم تَلِدْہُ وَالِدَۃ: بہت سے بھائی ایسے ہوتے ہیں جو ماں جائے نہیں ہوتے۔ مراد سچا دوست وہ ہے جو بعض اوقات حقیقی بھائی سے بھی زیادہ شفیق ہوتا ہے۔
❁ أدَبُ المرءِ خیرٌ مِن ذَھَبِہِ: آدمی کا ادب اس کے سونے سے بہتر ہے۔
❁ الأدَبُ مالٌ وإستِعْمَالُہُ کَمَال: ادب ایک دولت ہے اور اس کا استعمال کمال ہے۔
❁ نِعْمَ المؤدِّبُ الدھرُ: زمانہ اچھا ادب سکھانے والا ہے۔
❁ مَأرُبَۃٌ لاحفاوَۃ: وہ تیرا اکرام واحترام اپنی کسی غرض کے لئے کرتا ہے تیرے ساتھ محبت کی وجہ سے نہیں۔
❁ الأرضُ الواطِئۃُ تشربُ ماءَھا وماءَ غَیرِھا: پامال اور نرم زمین اپنا پانی بھی پیتی ہے اور دوسرے کا بھی۔

❁ بالارضِ وَلَدَتكَ أمُّكَ: تیری ماں نے تجھے زمین پر ہی جنا تھا۔ (غرور اور تکبر سے روکنے اور اعتدال کی راہ اختیار کرنے کی ترغیب کے لئے کہا جاتا ہے۔)
❁ لِلأرضِ مِن کأسِ الکرام نصیبُ: سخی لوگوں کے پیالے میں زمین کا حصہ ہے۔
❁ وفي الأرض للحرّ الکریم مَنَادحُ: زمین میں آزاد اور شریف آدمی کے لئے بہت گنجائش اور روزگار کے بڑے مواقع ہیں۔
❁ لااصلَ لہ ولافَصْلَ: اصل حسب ونسب اور فصل زبان اور گفتگو کو کہا جاتا ہے۔ مفہوم ہے: وہ نہ تو خاندانی شرافت رکھتا ہے اور نہ ہی حسن گفتار والا ہے۔
❁ الاصیلُ یجودُ: جو شریف خاندان سے ہو اپنا مال خرچ کرتا اور جان تک دے دیتا ہے۔ یہ عبداللہ بن الزبیرؓ کا قول ہے۔
❁ الاصیلُ یعملُ بأصلِہِ: شریف شخص اپنی شرافت کے مطابق عمل کرتا ہے۔
❁ آفۃُ العِلمِ النِّسیانُ: بھولنا علم کی مصیبت ہے۔
❁ أکَلَ عَلَیْہِ الدھرُ وَشَرِبَ: ایک زمانہ نے اس پر کھایا اور پیا ہے۔ لمبی عمر پانے والے کے لئے کہا جاتا ہے۔ مراد یہ ہے کہ اس نے زمانہ دراز تک کھایا اور پیا ہے۔
❁ أکَلْتُم تَمْرِيْ وَعَصَیْتُمْ أمْرِي: تم نے میری کھجوریں کھا کر میری نافرمانی کی۔ یعنی تم نمک حرام ہو۔
❁ آکُلُ لَحْمِي ولا أدعہ لآکِل: میں اپنا گوشت کھاؤں گا اسے کسی دوسرے کے لئے نہیں چھوڑوں گا۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو خود کو اور رشتہ داروں کو خود ہی تکلیف دے کسی غیر کو ایسا نہ کرنے دے، اس سے یہ بھی مراد ہے کہ اجنبی کے مقابلہ میں رشتہ داروں کی مدد کرنی چاہئے خواہ رشتہ داروں اور تمہارے درمیان دشمنی ہی کیوں نہ ہو۔
❁ یأکُلُ التمرَ وأرْجَمُ بالنوَی: کھجوریں وہ کھا رہا ہے اور گٹھلیاں مجھے ماری جا رہی ہیں۔ یہ اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو خود تو نفع اٹھائے اور پریشانیاں دوسروں کے لئے چھوڑ دے۔
❁ یأکُلُنِي سبعٌ ولا یأکُلُنِي کلبٌ: مجھے ایک درندہ کھا رہا ہے، کتا نہیں۔
❁ یاکلہ بِضرسٍ وَیَطَأُہُ بِظِلْفٍ: وہ ڈاڑھ سے اسے کھاتا اور سم سے کچلتا ہے۔ احسان فراموش کے لئے بولا جاتا ہے۔
❁ یأکُلُ بالضِرسِ الذی لم یُخْلَق: وہ اس ڈاڑھ سے کھاتا ہے جو پیدا ہی نہیں ہوئی۔ یہ ضرب المثل اس شخص کے بارے میں ہے جو بغیر احسان کئے تعریف کروانا چاہے۔
❁ غیري یأکُلُ الدَّجاجَ وانا أقَعُ في السیاج: دوسرے لوگ مرغیاں کھائیں اور میں جھاڑی میں پڑوں۔
❁ أکْلٌ وَحَمْدٌ خیرٌ من أکْلٍ وصمت: کھانا اور تعریف کرنا

کھانے اور خاموش رہنے سے بہتر ہے۔ احسان کرنے والے کی تعریف کرنے پر اکسانے کے لئے کہا جاتا ہے۔

❁ أَكْلاً وَذَمًّا: کھانا بھی اور مذمت بھی کرنا۔ اس شخص کے متعلق ہے جو کسی چیز سے فائدہ اٹھا کر اس کی مذمت کرے اور وہ چیز قابل مذمت بھی نہ ہو۔

❁ رُبَّ أَكْلَةٍ تمنعُ أَكَلاتٍ: کبھی ایک لقمہ بہت سے لقموں کو روک دیتا ہے۔ کیونکہ ایک لقمہ بیمار کر دے تو انسان دوسرے لقموں سے بچتا ہے۔ پرہیز پر آمادہ کرنے کے لئے کہا جاتا ہے۔

❁ آكَلُ من حوت: مچھلی سے بھی زیادہ کھانے والا۔

❁ آكَلُ من الرَّحى: چکی سے بھی زیادہ کھانے والا۔

❁ آكَلُ من السوس: گھن سے بھی زیادہ کھانے والا۔

❁ آكَلُ من ضرسٍ: ڈاڑھ سے بھی زیادہ کھانے والا۔

❁ آكَلُ من النار: آگ سے بھی زیادہ کھانے والا۔

❁ حتى يُؤَلَّفُ بَيْنَ الضبّ والنون: یہاں تک کہ گوہ اور مچھلی جمع ہو جائیں۔ نون مچھلی کے معنی میں ہے۔ یہ دونوں کبھی جمع نہیں ہو سکتے۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ حَتّٰى يَرِدَ الضبُّ یہاں تک کہ گوہ پانی تک پہنچے۔

❁ آلَفُ مِن حمامِ مكّة: مکہ کے کبوتر سے بھی زیادہ مانوس، (کیونکہ وہاں کبوتروں کو نہ تو کوئی چھیڑتا ہے نہ اس کا شکار کرتا ہے)

❁ آلَفُ مِن الحُمَّى: بخار سے بھی زیادہ مانوس۔ (کیونکہ بخار طویل ہو جائے تو مریض پرہیز اور علاج کرتا ہے لیکن جب اسے گمان ہو جائے کہ بخار اتر گیا ہے تو وہ پھر اس کے پاس لوٹ آتا ہے)

❁ آلَفُ مِن كَلْبٍ: کتے سے زیادہ مانوس۔ (کیونکہ گھر والا جب سفر جانے لگے تو اس کے پیچھے نہ گھوڑا جاتا ہے۔ نہ خچر، نہ مرغ اور نہ کوئی انسانوں سے مل جل کر رہنے والی چیز، صرف کتا جاتا ہے، اس کی حفاظت کرتا ہے اور اپنے وطن اور جائے پیدائش کو نظر انداز کر دیتا ہے۔

❁ اُمٌّ فَرَشَتْ فأنامَتْ: ماں جس نے بچھونا بچھایا اور سلا دیا۔ (اس شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جو اپنے بھائی بندوں سے بہت حسن سلوک اور شفقت سے پیش آئے جیسے وہ ماں ہو کہ اس نے اپنے بچے کے لئے بستر بچھایا اور وہ بچہ اس پر لیٹ کر سکون سے سو گیا۔

❁ اُمُّ الأخرس تعرفُ بلغاتِ الخُرْسان: گونگے کی ماں گونگوں کی زبانیں بڑی اچھی طرح جانتی ہے۔

❁ اُمٌّ سَقَتْكَ الغَيْلَ مِن غير حَبَلٍ: وہ ایسی ماں ہے جس نے تجھے حاملہ ہونے تک دودھ پلایا تھا۔ (غیل وہ دودھ جو بچہ حاملہ ماں کا پیتا ہے، یہ دودھ بچہ کے لئے مضر ہوتا ہے۔ یہ مثل اس شخص کے لئے بولی جاتی ہے جو پہلے تو تجھے اپنا مقرب بنائے پھر پٹخ دے اور بغیر کسی قصور نکال دے۔

❁ إلى اُمِّهِ يَلْهَفُ اللَّهْفانُ: فریاد کرنے والا اپنے کے پاس ہی فریاد کرتا ہے۔ (یہ آدمی کی اپنے اہل اور بھائیوں سے مدد مانگنے کے بارے میں ہے۔ لفهان افسوس کرنے والے اور سخت رنجیدہ کو کہتے ہیں۔)

❁ الامرُ يَعْرِضُ دُونَهُ الامرُ: معاملہ سے پہلے معاملہ پیش آ جاتا ہے۔ (یہ قول مشکلات اور رکاوٹیں پیش آنے کے بارے میں ہے۔

❁ اُمْرَ مُبْكِياتِكَ لا اَمْرَ مُضْحِكاتِكَ: رلانے والی باتوں کا دھیان کرو، نہ کہ ہنسانے والی باتوں کا (اس شخص کی بات پر عمل کرو جو تمہاری برائیوں کے بدانجام سے ڈرائے تاکہ تم اس سے چوکنا رہ کر نجات پاؤ اور اس شخص کی بات پر عمل نہ کرو جو تمہیں مصیبت میں پھنسانے کے لئے خطرات سے بے خوف کر دے۔)

❁ لِأمرٍ ما جَدَعَ قَصيرٌ أنفَهُ: کسی مقصد کے لئے ہی قصیر نے اپنی ناک کاٹی۔ (اس شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جس نے کوئی مطلب نکالنے کے لئے کوئی چال چلی ہو۔ یہ بات زباء نے اس وقت کہی جب اس نے دیکھا کہ قصیر کی ناک کٹی ہوئی ہے۔ زباء کا باپ ریان غسانی حضر کا بادشاہ تھا۔ جذیمہ ابرش نے اسے قتل کر دیا اور زباء کو شام کی طرف نکال دیا۔ زباء رومیوں سے جا ملی۔ اور انتہائی حوصلہ و ہمت سے کام لے کر مردوں کو اکٹھا کیا، دولت خرچ کی اور اپنے والد کے گھر اور مملکت میں واپس آکر جذیمہ کو وہاں سے ہٹا کر قتل کر دیا۔ جذیمہ کا ایک وزیر قصیر نامی تھا جس نے زباء کو قتل کرنے کے لئے ایک حیلہ سے کام لیا۔ اس نے اپنی ناک کاٹی، اپنے جسم پر چوٹیں لگائیں اور دعویٰ کیا کہ جذیمہ کے بھانجے عمرو نے اس کی یہ درگت بنائی ہے، اور وہ فرار ہو کر اس کے پاس پناہ لینے آیا ہے اور اس کی پناہ حاصل کی۔ اور تجارت اور دولت کمانے کے ذریعے زباء کا اعتماد حاصل کیا اور اس کے محل کے خفیہ مقامات کا پتہ چلا لیا۔ پھر عمرو کے مسلح لوگوں کو بوریوں میں چھپا کر اور اونٹوں پر لاد کر تجارتی قافلہ کی صورت میں زباء کے شہر میں پہنچا۔ وہاں بوریاں کھول ڈالیں اور زباء کے محل کا محاصرہ کر کے اسے قتل کر دیا۔ اس طرح زباء کو قصیر کی چال معلوم ہوئی اور اس نے یہ بات کہی، جو ضرب المثل بن گئی۔

❁ لِأمرٍ ما يَسُودُ من يَسُودُ: جو سردار بنتا ہے کسی وجہ سے ہی بنتا ہے۔ (یعنی کوئی شخص استحقاق کی بناء پر قوم کا سردار بنا کرتا ہے۔)

❁ لَيْسَ للأمورِ بصاحبٍ من لم ينظر في العواقب: جو شخص انجام پر نظر نہ رکھے وہ معاملات پر کنٹرول کرنے کا اہل نہیں ہوتا۔

❁ الاميرُ مَنْ لايعرف الاميرَ: امیر وہ ہے جو کسی دوسرے امیر کو نہ جانے۔

❁ باحَبَّذا الإمارة ولو على الحجارة: حکومت بڑی اچھی چیز ہے چاہے پتھروں پر ہی ہو۔

❁ تأمُّلُ العَيْبِ عَيْبٌ: برائی ڈھونڈنا بھی برائی ہی ہے۔

❁ مَنْ اَمِنَ الزمانَ خانَهُ: جو بھی زمانہ سے محفوظ ہوا زمانہ نے اس سے خیانت کی۔

❁ آمَنُ مِنْ حمامِ مكّة: مکہ کے کبوتروں سے زیادہ محفوظ و مامون (دیکھو الف من حمام مکہ) امن کا مصدر امن ہے۔

❁ آمَنُ مِن الأرضِ: زمین سے زیادہ امین۔ آمن کا مصدر امانۃ ہے۔ زمین میں جو مختلف جنسوں کے دانے ڈالے جاتے ہیں وہ ادا کر دیتی ہے۔

❁ المُؤمِنُ بِشرُهُ في وجهه و حزنهُ في قلبه: مومن کی خندہ پیشانی اس کے چہرہ پر ظاہر اور اس کا غم دل میں پوشیدہ ہوتا ہے۔

❁ الإِيناسُ قبلَ الإبساس: مانوس کرنا دوہنے سے پہلے ہونا چاہئے (ایناس کسی کو مانوس بنانے کے معنی میں ہے۔ ابساس دوہتے وقت اونٹنی سے نرمی کے ساتھ پیش آنا کے معنی میں ہے۔ اس وقت اونٹنی کو بس بس کہا جاتا ہے اور اونٹنی کو بسوس کہا جاتا ہے۔ یہ مقولہ طلب کے وقت مدارات (نرمی) سے کام لینے کے متعلق ہے۔

❁ لَيسَ عَلَى الإنسانِ الآما مَلَكَ: انسان کو صرف اس چیز پر اختیار ہے جو اس کی ملکیت ہو۔

❁ الانسانُ عبدُ الإحسان: انسان احسان کا غلام ہے۔

❁ الانسانُ إبنُ يو مِهِ: انسان اپنے دن کا بیٹا ہے۔

❁ الانسانُ بالتفكير و اللّٰهُ بِالتدبير: انسان غور وفکر کرتا ہے اور خدا تعالیٰ تدبیر کرتا ہے۔

❁ كُلُّ إنسان و همُّهُ: ہر انسان کا اپنا غم ہے۔

❁ انفٌ في السَماءِ و أستٌ في الماء: ناک آسمان میں اور چوتڑ پانی میں۔ (یہ کم کام کرنے اور بڑے بول بولنے والے کے لئے ہے۔ نیز کم رتبہ متکبر کے لئے بھی کہا جاتا ہے۔

❁ انفُكَ مِنكَ و إن كانَ أذَنَّ: تیری ناک تیری ہے چاہے اس سے ریزش بہتی ہو۔ (کہا جاتا ہے ذَنَّ الرجُلُ يَذِنُّ ذَنِيناً فهو اذن یہ مثل اس شخص کے بارے میں ہے جو اپنی قوم کے ضعفا سے بیزار ہو)

❁ مِنكَ انفُكَ وإن كان أجدَع: تیری ناک تیری ہی ہے چاہے کٹی ہوئی ہو۔ (اس شخص کے بارے میں ہے جس کی بھلائی یا برائی سے مفر نہ ہو، اگرچہ وہ زیادہ قریب نہ ہو)

❁ الأنام فرائِسُ الأيّامِ: لوگ زمانہ کا شکار ہیں۔ (زمانہ آخر کار سب کو ختم کر دیتا ہے)

❁ مَنْ تأنّى أدرَكَ ماتَمَنّى: جس نے غور وفکر کیا بامراد ہوا۔

❁ و كلُّ أناءٍ بالذي فيه يرشح: ہر برتن سے وہی کچھ ٹپکتا ہے جو اس میں ہو۔ (ینضع بھی بیان کیا جاتا ہے۔ بہرحال مفہوم یہی ہے)

❁ عَلَى أهلِها تجني بَرَاقِش: براقش اپنے اہل پر ہی مصیبت لاتی ہے (براقش ایک عرب قبیلہ کی کتیا تھی۔ ایک دفعہ ان پر اچانک حملہ ہوا تو یہ لوگ بھاگ نکلے کتیا براقش ان کے ساتھ تھی۔ حملہ آوروں نے براقش کے بھونکنے سے تعاقب کیا۔ چنانچہ ان پر حملہ کر کے انہیں نیست ونابود کر دیا۔ یہ مثل اس شخص کے بارے میں ہے جو ایسا کام کرے جو اس کے اور اس کے اہل خانہ کے لئے مضر ہو۔

❁ آفةُ المروءةِ خُلفُ الوعد: شرافت کی مصیبت وعدہ خلافی ہے۔

❁ آفةُ الجود الإسراف: سخاوت کی مصیبت فضول خرچی ہے۔

❁ آفةُ الحديثِ الكَذِبُ: گفتگو کی مصیبت جھوٹ ہے۔

❁ آفةُ العلم النسيانُ: علم کی مصیبت بھول ہے۔ (نسب کے عالم طبری کا قول ہے: علم کی مصیبت، قلت عطا، کمینگی اور سیر نہ ہونا ہے۔ چنانچہ علم کی آفت بھول، عطا کی قلت اس پر جھوٹ، کمینگی اس کی نااہل لوگوں میں اشاعت، عدم سیری اس سے سیر نہ ہونا ہے۔

❁ اوّلُ الغضبِ جنونٌ و آخرُهُ ندم: غصہ کی ابتداء جنون اور انتہا ندامت ہے۔

❁ اوّل الغيث قطر: بارش کی ابتداء بوند ہے۔

❁ اوّل الشجرة النواة: درخت کی ابتداء گٹھلی ہے۔ یہ مثال ایسی چھوٹے کام کے لئے ہے جس سے بڑا نتیجہ نکلے۔

❁ لَستُ بأوّلِ مَنْ غرَّهُ السرابُ: تو اکیلا وہ پہلا شخص نہیں ہے، جس کو سراب نے دھوکا دیا۔ (اس مثل کی اصل یہ ہے کہ ایک شخص نے سراب دیکھ کر اسے پانی سمجھا، لہٰذا پانی ساتھ نہ لیا۔ جس کی وجہ سے وہ ہلاک ہو گیا۔ اور یہ مثل بنی۔

❁ ايوان كسرى: یہ محل اپنی انتہائی مضبوط، محفوظ، بلند اور عجیب الصفات عمارت کے لئے ضرب المثل تھا۔ دنیا کی عجیب عمارات میں شمار ہوتا تھا۔ اور بادشاہوں کی بہترین یادگاروں میں سے ایک، جسے مدائن میں بغداد سے ایک منزل کے فاصلہ پر کسریٰ پرویز نے کوئی بیس سال سے زائد مدت میں تعمیر کروایا تھا۔

## ب

❁ البئرُ أبقى من الرِشاء: کنواں ڈول کی رسی سے زیادہ پائیدار ہے۔ (الرشا ڈول کی رسی کو کہا جاتا ہے)

❁ كَالباحِثِ عَنْ حَتفِهِ بظِلفِهِ: اپنے کھر سے اپنی موت کا سامان کرنے والے کی طرح (جیسے ہمارے ہاں کہا جاتا ہے "اپنے پاؤں پر آپ کلہاڑی مارنا)

❁ كَالباحِثِ عَنِ المُديَة: چھری تلاش کرنے والے کی طرح (کہا جاتا ہے کہ ایک شخص کو ایک شکار ملا۔ اس کے پاس کوئی ایسی چیز نہیں تھی جس سے وہ شکار کو ذبح کرتا۔ شکار نے اپنے کھروں سے زمین کھودی تو ایک دبی ہوئی چھری نکلی۔ شکاری نے وہ چھری لے کر شکار کو ذبح کر دیا۔ یہ ضرب المثل ایسی چیز کے متعلق ہے جو تلاش کرنے والے کے لئے موجب ہلاکت ہو۔

❁ أبخَرُ من أسَدٍ: شیر سے زیادہ منہ کی بدبو والا۔

❁ ابخر من صقر: شکرہ سے زیادہ منہ کی بدبو والا۔

❁ ابخر من فَهْد: چیتے سے زیادہ منہ کی بدبو والا۔

❁ ابخل من مادِرٍ: مادر سے زیادہ بخیل۔ مادر بنی ہلال سے تعلق رکھتا تھا۔ اس کی کنجوسی کا یہ عالم تھا کہ اس نے اپنے اونٹوں کو پانی پلایا، جس سے حوض کے نیچے بہت تھوڑا پانی بچا۔ اس نے وہاں پاخانہ کیا اور اس

سے حوض کو لیپ ڈالا تا کہ اس کے بعد کوئی اس سے فائدہ نہ اٹھا سکے۔ اسی وجہ سے اس کا نام مادر (لیپنے والا) پڑ گیا۔

❁ هذه بتلك و البادئُ أظلم: یہ اس کا بدلہ ہے اور ابتداء کرنے والا ظالم تر ہے۔ (بدی کرنے والے کو اس کی سزا دی جاتی ہے۔ اس کی ابتداء کرنے والا زیادہ ظالم بھی کہلاتا ہے۔

❁ أبدَى الصريحُ عَن الرَّغْوَة: صاف اور خالص حصہ جھاگ سے جدا ہو گیا۔ (ایسے معاملہ کے بارے میں کہا جاتا ہے جو پوشیدہ رہنے کے بعد سامنے آئے)

❁ كُلُّ مَبْذُول مَمْلُول: جب انسان کو کسی چیز سے روکا جائے تو وہ اس کا اور خواہاں ہو جاتا ہے۔ اسی طرح اس کا الٹ۔

❁ بـالبِـرِّ يُسْتَعْبَدُ الحُرُّ: احسان سے شریف انسان کو غلام بنایا جا سکتا ہے۔

❁ بَـرِئَـتْ قَائِبَةٌ من قُوب: قائبۃ کا معنی انڈہ ہے اور قوب کا معنی چوزہ ہے۔ اس کہاوت کا مفہوم یہ ہے: انڈہ چوزے سے بے تعلق ہو گیا۔ یعنی چوزہ کے انڈہ سے جدا ہونے کے بعد میں اور انڈہ چوزے کے کاموں کے ذمہ دار نہیں رہے۔

❁ بَـرْدُ غَدَاةٍ غرَّ عبدًا من ظَمأ: صبح کی ٹھنڈک نے آدمی کو پیاس کے بارے میں فریب دیا۔ (معاملات میں ترک احتیاط کے لئے ضرب المثل ہے۔ اس کی اصل یہ ہے کہ ایک شخص ٹھنڈی صبح میں جانور لے کر جنگل میں گیا اور پانی ساتھ نہ لیا اور پیاس سے ہلاک ہو گیا۔

❁ أبْـرَدُ مِن غِبِّ المطر: بارش کے اگلے دن سے بھی زیادہ سرد۔ (یہ ابرد من غب یوم المطر ہے)

❁ ابْرَدُ مِن عَضْرَس: برف سے زیادہ سرد۔ (عضرس اولے اور برف کو کہتے ہیں)

❁ ابْـرَدُ مـن فَـلْـحَـس: فلحس سے زیادہ حق جتانے والا۔ (فلحس بنی شیبان کا ایک سردار تھا جو گھر بیٹھے لشکر کے لائے ہوئے مال غنیمت میں حصہ طلب کرتا، یہ حصہ دیا جاتا تو اپنی بیوی کا حصہ مانگتا، جب بیوی کا حصہ بھی دیا جاتا تو اپنے اونٹ کا بھی حصہ طلب کرتا، اس سے یہ ضرب المثل چل پڑی)

❁ بَرْضٌ من عِدٍّ: بڑے ذخیرہ میں سے تھوڑا سا۔ (برض تھوڑی چیز کو کہا جاتا ہے۔ جیسے ماء برض تھوڑا پانی۔ عدوہ پانی کہلاتا ہے جو ہمیشہ جاری رہے۔ ڈھیری میں سے مٹھی بھر دینے والے کے لئے بولا جاتا ہے۔

❁ إنـمـا هـو كبَرْقِ الخُلَّب: وہ تو دھوکا دینے والی بجلی کی طرح ہے۔ (بـرق خُـلَّـبٌ وبرقُ خُلَّب اس بجلی کو کہتے ہیں جو چمکے مگر بارش نہ ہو یوں گویا بجلی دھوکے باز ہوئی۔ خلب اس بادل کو بھی کہتے ہیں جو برسے نہ۔ یوں بـرق الـخـلـب۔ بـرق السحاب الخلب کے معنی میں ہے۔ اس کے لئے بولا جاتا ہے جو وعدہ کرے مگر وعدہ خلافی کرے اور وفا نہ کرے)

❁ عَسَى البارقة لا تُخْلِف: امید ہے کہ بجلی والا بادل وعدہ خلافی نہیں کرے گا۔ (امید کو نیکی سے وابستہ کرنے والے کے بارے میں بولا جاتا ہے)۔

❁ ما كُلُّ بارقة تجود بماء ها: ہر بجلی والا بادل پانی نہیں برساتا۔

❁ الَّـذِي لا يُبْـصر من الغِربال يكون أعْمَىٰ: جو شخص چھلنی سے بھی نہ دیکھ سکے اندھا ہوتا ہے۔

❁ أبْـصِر وَسْمَ قِدْحِك: اپنے تیر کی علامت دیکھ لو۔ قدح وہ تیر جس سے جوئے کی رقم تقسیم کی جاتی ہے۔ وسمُ القدح: تیر پر بنائی جانی والی علامت۔ کہا گیا ہے کہ دیکھو تاکہ تمہیں معلوم ہو کہ تمہیں کیا دینا یا لینا ہو گا۔

❁ أبْصَرُ مِن عُقاب: عقاب سے بھی زیادہ تیز نگاہ۔

❁ أبْصَرُ مِن نِسر: گدھ سے بھی زیدہ تیز نظر۔

❁ أبْصَرُ من الوَطْوَاط في الليل: رات کو چمگادڑ سے بھی تیز نظر۔

❁ أبْـصَـرُ مِـنْ زَرْقَـاء اليمامة: یمامہ کی زرقاء سے بھی زیادہ تیز نظر (زرقاء جدیس قبیلہ کی ایک عورت کا نام ہے۔ وہ اتنی تیز نگاہ تھی کہ تین منزل کے فاصلہ سے دیکھ لیتی تھی۔

❁ لا يَبِضُّ حَجَرُهُ: بض الحجر کا معنی ہے پتھر سے عرق جیسی نمی کا بہنا۔ کنجوس کے لئے کہا جاتا ہے کہ اس سے خیر کی توقع نہیں ہوتی۔ (ہمارے ہاں کہا جاتا ہے: ''پتھر میں جونک نہیں لگتی'' یا ان تلوں میں تیل نہیں)

❁ أبْـطَـأُ مِـن غُـراب نُـوح: نوحؑ کے کوے سے بھی زیادہ دیر لگانے والا۔ (غراب نوح سے مراد وہ کوا ہے جسے نوحؑ نے اس لئے بھیجا تھا کہ دیکھے آیا پانی زمین سے ختم ہو گیا ہے یا نہیں اور اس کی خبر دے مگر وہ واپس ہی نہیں آیا)

❁ أبْـطَـش مِن دَوْسَر: دَوْسَر سے زیادہ سخت گیر۔ (دوسر عرب بادشاہ نعمان بن منذر کا ایک فوجی دستہ، جو دیگر تمام دستوں سے درشت اور گرفت کی سختی میں بڑھ کر تھا۔ دسر سے مشتق ہے جس کا معنی نیزہ مارنا ہے)

❁ بَـطْـنِي عَطْرِي وسَائِرِي ذَرِي: میرے پیٹ پر عطر ملو۔ بدن کا باقی حصہ چھوڑ دو۔ (یہ بات ایک بھوکے شخص نے کہی تھی جو ایک قوم کا مہمان ہوا۔ انہوں نے لونڈی سے اسے عطر ملنے کو کہا۔ ایسے شخص کے متعلق کہا جاتا ہے جو اہم چیز کی دیکھ بھال کو نظر انداز کرے۔

❁ البِطْنَةُ تَـأْفِـنُ الفِطْنَة: زیادہ کھانا ذہانت کو ختم کر دیتا ہے۔ (افن الفصیل، کا معنی ہے اونٹنی کے بچے کا اپنی ماں کے تھن کا سارا دودھ پی لینا۔ یہ مثل اس شخص کے بارے میں ہے جو مال دار ہو اور اس کی دولت سے اس کی عقل خراب ہو جائے۔)

❁ مَـا أبْـعَد مَافَاتَ ومَا أقْرَبَ مَايَأتِي: جو نکل گیا وہ بہت دور ہو گیا اور جو آنے والا ہے وہ بہت قریب ہو گیا۔

❁ أبْعَدُ من النجم: ستارے سے بھی زیادہ دور۔ یہاں نجم سے مراد

ثریا ہے جو ستاروں کے ایک جھمکے کا نام ہے)

❀ اَبْعَدُ مِن بیضِ الانوق: عقاب کے انڈوں سے بھی زیادہ دور (انوق کا معنی عقاب ہے۔جس کا گھونسلہ سب پرندوں کی نسبت دور ترین ہوتا ہے۔ یہ مثل چیز کی دوری اور نا قابل حصول ہونے کے بارے میں ہے)

❀ اَبْعَدُ من مناطِ الثریّاء: ثریا کے لٹکن سے زیادہ دور (مناط کا معنی وہ چیز ہے۔جس سے کوئی چیز لٹکائی جائے یا کسی دوسری چیز کو اس سے باندھا جائے)

❀ اَبْعَدُ مِنْ مناطِ العیُّوق: عیوق کے لٹکن سے بھی زیادہ دور۔ (عیّوق: ثریا کے ساتھ طلوع ہونے والا ستارہ)

❀ البُعْدُ جفاء: دوری ستم ہے۔

❀ رُبَّ بَعیدٍ اَنفعُ من قریب: بہت سے دور والے پاس والوں سے زیادہ فائدہ مند ہوتے ہیں۔

❀ اِنَّ البُغاثَ بِاَرضِنا یَسْتَنْسِر: ہماری زمین میں بغاث بھی کرگس ہو جاتا ہے۔(بغاث ایک کمزور پرندہ ہے۔استنسر کا معنی طاقت میں کرگس جیسا ہو جانا ہے۔ایسے معزز شخص کے لئے کہا جاتا ہے،جس کے پاس ذلیل معزز یا کمزور طاقت ور ہو جائے۔

❀ اِنْ یَبْغِ عَلَیكَ قومُكَ لا یَبْغِ علیك القمرُ: اگر تیری قوم تجھ پر ظلم کرے تو چاند ایسا نہیں کرے گا۔(جاہلیت میں کچھ لوگوں نے چودھویں رات کو سورج اور قمر پر شرط لگائی۔ کچھ نے کہا کہ سوج طلوع ہوگا تو چاند بھی نظر آرہا ہوگا۔ دوسروں نے کہا نہیں بلکہ چاند سورج نکلنے سے پہلے غروب ہو جائے گا۔اس سلسلہ میں انہوں نے ایک شخص کو ثالث بنایا۔ ان میں سے ایک شخص نے کہا میری قوم مجھ پر ظلم کرتی ہے۔تو ثالث نے یہ بات کہی جو ضرب المثل بن گئی۔بغی ظلم کو کہتے ہیں۔اس مثل میں کہا گیا ہے کہ اگر تیری قوم تجھ پر ظلم کرے تو چاند تجھ پر ظلم نہیں کرے گا۔لہٰذا صبح کا انتظار کر لے معاملہ اور حق واضح ہو جائے گا۔ یہ ضرب المثل مشہور بات کے لئے ہے)

❀ مِن اِبْتِغَاءِ الخیرِ اِتِّقاءُ الشرّ: برائی سے بچنا دراصل بھلائی تلاش کرنا ہے۔

❀ علی الباغی تَدُورُ الدوائرُ: ظالم کے سر پر ہی مصیبتیں گھومتی ہیں۔

❀ کَمُبْتَغِی الصیدِ فی عِرّیسةِ الأسَدِ: شیر کی کھچار میں شکار تلاش کرنے والے کی طرح (اس شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جو غیر محل میں اپنی ضرورت طلب کرے یا جہاں وہ مغلوب ہو جائے یا جو محال چیز طلب کرے۔

❀ بَقْبقةٌ فِي زَقْزَقة: ہنسی میں شور اور بک بک۔(اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو شیخی بگھارے یا بے پر کی اڑائے۔

❀ بَقْلُ شَهْرٍ وشوكُ دَهْرٍ: ساگ مہینہ بھر کا کانٹا ہمیشہ کا۔(اس شخص کے لئے جو کم خیر اور بہت شر والا ہو کہا جاتا ہے۔

❀ ما اِسْتَبْقاكَ مَنْ عَرَّضَكَ للأسد: جس نے تجھے شیر کے آگے ڈالا اس نے تجھے زندہ نہ رہنے دیا (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو تجھے ایسی بات پر اکسائے جس کا انجام ناپسندیدہ ہو)

❀ لایَبْقی شیٔ علٰی حالِهِ: کوئی چیز اپنی حالت پر برقرار نہیں رہتی۔

❀ بَقِّ نَعْلَیكَ وابْذُل قَدَمَیكَ: اپنے جوتے کو باقی رکھو اور پاؤں کام میں لاؤ۔(یعنی جان لڑا دے اور مال بچا تا کہ معاملات خراب نہ ہوں)

❀ اَبْقَی مِن وَحْیٍ فی حَجَرٍ: پتھر پر لکھی ہوئی حکمت سے بھی زیادہ پائیدار (یعنی عرب حکمت کی باتیں پتھروں پر لکھا کرتے تھے تاکہ پائیدار رہیں۔لوگ کہتے ہیں العلم فی الصغر کالنقش فی الحجر: بچپن میں حاصل کیا ہوا علم پتھر کی لکیر کی طرح ہے)

❀ اَبْقَی من العَصْرَیْن: صبح وشام سے بھی زیادہ پائیدار (عصرین صبح و شام کو کہتے ہیں)

❀ اَبْقَی من النَسْرَین: نسرین سے زیادہ پائیدار۔(نسرین دو ستارے ہیں جن میں سے ایک النسر الطائر اور دوسرے کو النسر الواقع کہا جاتا ہے۔

❀ اَبْقَی من الدهر: زمانہ سے زیادہ دیر تک باقی رہنے والا۔

❀ اَبْقَی مِن حَجَرٍ: پتھر سے زیادہ دیر تک باقی رہنے والا۔

❀ باكِرْ تَسْعَدْ: صبح اٹھا کر نیک بخت بن جائے گا۔

❀ اَبْكَرُ من غراب: کوے سے بھی زیادہ سویرے اٹھنے والا۔(کوا سب پرندوں سے پہلے اٹھتا ہے)

❀ ماتَبُلُّ إحدی یدیه الأخری: اس کا ایک ہاتھ دوسرے ہاتھ کو تر نہیں کرتا۔(بخیل شخص کے بارے میں ہے)

❀ بَلَغَ مِنهُ المُخَنَّقَ: وہ انتہائی مشقت میں پھنس گیا (مخنق بمعنی حلق ہے۔اگر پانی ڈوبنے والے کے حلق سے تجاوز کر جائے تو موت واقع ہو جاتی ہے)

❀ بَلَغَ الحِزامُ الطِبْیَیْن: تنگ پستان تک پہنچ گیا۔(طبی اطباء کا واحد ہے بمعنی تھن کا سرا۔اس معاملہ کے لئے یہ ضرب المثل ہے جو انتہائی شدید اور مشکل ہو)

❀ بَلَغَ السیلُ الزُبیٰ: سیلاب ٹیلے تک پہنچ گیا۔(زبی زبیۃ کی جمع ہے زبیۃ کا معنی ٹیلہ ہے۔وہاں تک پانی نہیں پہنچ پاتا اگر سیلاب ٹیلہ تک پہنچ جائے تو وہ سب کچھ بہا لے جاتا ہے۔یہ مثل اس چیز کے بارے میں ہے جو حد سے متجاوز ہو جائے اور جب معاملہ سنگین صورت اختیار کر لے)

❀ بَلَغَ السِکّینُ العظمَ: چھری ہڈی تک پہنچ گئی۔یہ بلغ السیل الزبی کے مفہوم میں ہے)

❀ بَلَغتِ الدماءُ الثُنَنَ: خون چوپایوں کے ٹخنوں تک پہنچ گیا (ثُنن ثُنّة کی جمع ہے جس کا معنی جانور کے ٹخنے کے پچھلے حصہ کے بال ہیں۔یہ برائی کی سنگینی کے وقت کہا جاتا ہے،جیسے ایسے موقع پر بلغ السیل

الزُبی کہاجاتا ہے۔

❁ لَو بلغَ الرزقُ فاه لَولاّهُ قفاهُ: اگر رزق اس کے منہ تک پہنچ جائے تو بھی وہ اس کی طرف پیٹھ کرلے گا۔(محروم کے لئے بولا جاتا ہے)

❁ ما عَسَي أن يَبْلُغ عَضُّ النَمْل: امید نہیں کہ چیونٹی کا کاٹنا اپنی جگہ پہنچے۔(اس شخص کے بارے میں کہاجاتا ہے جس کی دھمکیوں کی کوئی پروا نہ کرے)

❁ اَبْلَغُ مِن قُسّ: قُسّ سے زیادہ بلیغ (مراد قس بن ساعدہ سے ہے جو فصاحت وخطابت میں ضرب المثل تھا اور عرب کے داناؤں میں شمار کیا جاتا تھا۔اسی نے سب سے پہلے امابعد کہا، اور وہی سب سے پہلا شخص ہے جس نے کہا: البیّنَۃ علی مَنْ اِدَّعٰی والیمینُ علی مَنْ انکَرَ مدعی کے ذمے دلیل وحجت اور جو الزام سے انکار کرے اس کے ذمے قسم ہے)

❁ ابلہ مِن الحُبارٰی: حُبارٰی سے زیادہ بے وقوف (حباری ایک پرندہ ہے اور بے وقوفی اور کم سمجھی میں ضرب المثل ہے۔اس کی مادہ جب اپنے انڈے چھوڑ کر جاتی ہے تو انہیں بھول جاتی ہے اور دوسروں کے انڈے سینے لگ جاتی ہے)

❁ إنَّ البَلاءَ مُوَکَّلٌ بالمَنْطِق: ہر بلا الفاظ کے صحیح استعمال کے لئے جوابدہ ہے۔

❁ البلایا علی الحَوَایا: حوایا حَوِیَّۃ کی جمع ہے اور حویۃ اونٹ کی کوہان کے گرد رکھے جانے والے اس نمدہ کو کہاجاتا ہے جس میں بھوسا بھرا ہوا ہو۔اس مثل کا معنی یہ ہے کہ مصائب جن لوگوں پر آنے ہوں آکر رہتے ہیں کوئی ان سے بچ نہیں سکتا۔مقدر کا لکھا پورا ہوتا ہے۔نیز اس شخص کے بارے میں بھی کہاجاتا ہے جو خود مصیبت مول لے۔

❁ بَنانُ کَفٍّ لیس فیھا ساعدُ: ایسی ہتھیلی کی انگلیاں جن کا بازو نہیں۔ یہ اس شخص کے لئے ہے جو ہمت تو رکھتا ہو مگر دل کی مراد حاصل کرنے کی طاقت سے محروم ہو۔

❁ انا ابنُ جلا: میں جلا کا بیٹا ہوں (یہ مشہور ومعروف شخص کے لئے کہا جاتا ہے۔یہ ایک شاعر کے قول کا ٹکڑا ہے، جو یہ ہے۔

انا ابنُ جلا و طلاّعَ الثنایا

متی أضعِ العمامۃَ تعرفونی

(میں جلا کا بیٹا ہوں اور گھاٹیوں پر چڑھ جانے والا ہوں۔جب میں عمامہ اتاروں گا تو تم مجھے پہچان لوگے) ابن جلا دراصل انا ابن الذی یقال لہ جلا الامورَ و کشفھا (میں اس کا بیٹا ہوں جس کے متعلق کہاجاتا ہے کہ اس نے امور کو واضح اور آشکارا کیا)

❁ رُبَّ ابنِ عَمٍّ لَیسَ بابنِ عَمٍّ: بہت سے چچازاد ایسے ہوتے ہیں کہ وہ چچازاد نہیں ہوتے۔(جو چچازاد نہ تمہاری مدد کرے اور نہ کوئی فائدہ پہنچائے وہ گویا تمہارا چچازاد نہیں ہے)۔

❁ بِنتُ صفًا تقولُ مَنْ سَمَاعٍ: بنت صفا وہی کہتی ہے جو سنتی ہے۔

(بنت الصفا ایسا ہی کلمہ ہے جیسے بنت الجبل جس کا معنی صدائے بازگشت ہے۔صدائے بازگشت وہ آواز ہے جسے پہاڑ وغیرہ آواز دینے والے کی طرف لوٹا دے۔اس کو مونث صیغہ کے معنی پر استعمال کیا جاتا ہے۔یہ ضرب المثل اس شخص کے بارے میں ہے جسے اگر کسی اچھے یا برے کام کی طرف مدعو کیا جائے تو وہ اس پر عمل کرے، جیسے پہاڑ کی گونج ہر آواز کا جواب دیتی ہے۔یہ مثل اس شخص کے بارے میں بھی ہے جو ہر بولنے والے کے ساتھ بات کرے اور ہر سوال کرنے والے کو جواب دے۔

❁ یَبْنِی قَصْرًا ویھدِمُ مِصرًا: وہ محل تعمیر کرتا ہے اور شہر گراتا ہے۔اس شخص کے متعلق بولا جاتا ہے جس کی شر اس کے خیر سے زیادہ ہو۔

❁ أبْھَی من القَمَرَین: آفتاب اور ماہتاب سے بھی زیادہ درخشاں (ہمارے ہاں چندے آفتاب چندے ماہتاب)

❁ بَالَ حِمَارٌ فاستبالَ اَحْمِرَۃً: ایک گدھے نے پیشاب کر کے بہت سے گدھوں سے پیشاب کرایا۔(احمرۃ حمار کی جمع ہے۔اس قوم کے متعلق کہاجاتا ہے جو ایک شخص کے برے کام کی تقلید کرنے لگے)۔

❁ بَالَتْ بینھم الثعالبُ: ان کے درمیان لومڑیوں نے پیشاب کر دیا۔(ایسی قوم کے بارے میں ہے جن کے درمیان فساد پڑ جائے۔

❁ لو کان فی البومۃ خیرٌ ما ترکھا الصیّادُ: اگر کسی الو میں کوئی بھلائی ہوتی تو اسے شکاری بھی نہ چھوڑتا۔

❁ بَیْتِی یبخلُ لا أنا: میرا گھر بخل کرتا ہے میں نہیں۔یہ بات ایک عورت نے کہی جس سے ایک چیز مانگی گئی تھی جو اس کے پاس نہیں تھی۔تو اسے کہا گیا کہ اس نے بخل سے کام لیا تو اس نے مندرجہ بالا مثل کہی جس کا معنی یہ ہے کہ بخل میرے مزاج میں نہیں لیکن گھر میں دینے کو کوئی چیز نہیں۔

❁ أَبَادَ اللّٰہُ خضراءَھم: اللہ کرے ان کی آسودگی اور خوش حالی جاتی رہے۔(بددعا ہے)

❁ کانت بیضۃُ الدیك: مرغ کا انڈا تھا۔(یہ مثل اس چیز کے لئے بولی جاتی ہے جو صرف ایک دفعہ ہو۔کیونکہ عربوں کے نزدیک مرغ بھی ایک بار انڈا دیتا ہے)

❁ بَیْضَۃُ الیوم خیرٌ مِنْ دُجاجۃِ الغد: آج کا انڈا کل کی مرغی سے بہتر ہے۔(نونقد نہ تیرا ادھار)

❁ بیضۃُ البَلَد: (دیکھیں اذل مادہ "ذ" میں۔مراد وہ ریتلی جگہ جہاں شتر مرغ انڈے دیتے ہیں۔یعنی کوئی اس کا پرسان حال نہیں)

❁ دُونہ بَیْضُ الأنُوق: اس سے ورے عقاب کا انڈا ہے۔(عقاب ایسی جگہ انڈا رکھتا ہے جس تک دوری اور پوشیدگی کی وجہ سے رسائی ممکن نہیں ہوتی۔اس چیز کے لئے کہاجاتا ہے جس کا حصول مشکل ہو)

❁ ما کُلُّ بَیْضَاءَ شَحْمَۃً ولا کُلُّ سوداءَ تَمْرَۃً: نہ ہر سفید چیز چربی ہوتی ہے اور نہ ہر کالی چیز کھجور۔(ہر چمکدار چیز سونا نہیں ہوتی)

❁ مَنْ بَاعَ بِعِرضِہ أنفق: جو اپنی آبرو بیچے وہ سب کچھ ضائع کر دیتا

ہے۔(جو بھی لوگوں کی گالیاں سننے والے کام کرے گا اسے گالیاں تیار ملیں گی۔انفق کا معنی ہے۔بکتا ہوا پایا سہولت سے سودا ہو گیا۔

❁ بِعْتُ جَارِي ولم أبعْ دَارِي: میں نے پڑوسی بیچا ہے۔اپنا گھر نہیں بیچا۔(مجھے اپنا گھر پیارا تھا لیکن اپنے پڑوسی کی بد خلقی کی وجہ سے گھر بیچ دیا تا کہ اس سے دور ہو جاؤں۔اس شخص کے متعلق ہے جو پڑوسی کی بدمعاشی کی وجہ سے اپنا گھر چھوڑ دے۔

❁ لاتبِعْ نقْدًا بدَيْن: نقد ادھار کے بدلہ میں نہ بیچ۔

❁ قد بيَّنَ الصبحُ لِذِى عَيْنَيْن: بيَّنَ یہاں تبيَّنَ کے معنی میں ہے۔اس مثل کا مفہوم ہے۔صبح آنکھوں والے کے لئے ظاہر ہو گئی۔مکمل طور پر ظاہر معاملہ کے لئے بولا جاتا ہے۔

❁ أَبْيَنُ مِن فَلَقِ الصُّبْحِ او فَرَقِ الصُّبْحِ: صبح کی روشنی سے بھی زیادہ ظاہر۔(فلق الصبح اور فرَق الصبح کا معنی فجر (سویرا، تڑکا) ہے۔

❁ إنَّ مِنَ البيَان لسحراً: جادو خوش بیانی کی ایک قسم ہے (یعنی بعض خوش بیانی جادو کا کام کرتی ہے۔سحر کا معنی حق کی صورت میں باطل کا اظہار ہے۔خوش بیانی کو سحر سے تشبیہ دینے کی وجہ یہ ہے کہ یہ سننے والے میں بڑا کام دکھاتی ہے اور دل اس کو فوراً قبول کر لیتا ہے۔یہ مثل تقریر کی پر جوش تائید اور دور رس دلیل پیش کرنے کے موقع پر بولی جاتی ہے۔

## ت

❁ انا تَئِقٌ وانتَ مَئِقٌ فكيْفَ نتَّفِقُ: میں غضبناک ہوں اور تو بے صبر ہے پھر ہم کیسے متفق ہوں۔(یہ دو مختلف عادات والوں کے متعلق ہے۔تئق کا معنی غضبناک اور مئق بے صبر ہے۔)

❁ أتبِعِ الفرسَ لِجَامَها و الناقةَ زِمَامَها: گھوڑے کے ساتھ لگام اور اونٹنی کے ساتھ مہار بھی دو (تاکہ بخشش مکمل ہو۔)

❁ أتبِعِ الدَّلْوَ بالرشاء: ڈول کے ساتھ رسی بھی دو۔رشاء پانی کھینچنے کی رسی کو کہتے ہیں۔(یہ ایک چیز دوسری سے منتھی کرنے کے متعلق ہے)

❁ أتبَعُ مِنَ الظِلِّ: سایہ سے زیادہ پیچھا کرنے والا۔

❁ لَوْ إتجرْتَ بالأكفانِ ما مَاتَ أحدٌ: اگر تو کفنوں کی تجارت کرتا تو کوئی نہ مرتا۔

❁ لاتِجارَةَ كالْعَمَلِ الصَّالِحِ: عمل صالح جیسی کوئی تجارت نہیں۔

❁ ترَكَ ظَبْىٌ ظِلَّهُ: ہرن نے اپنا سایہ چھوڑ دیا۔اس شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جو عیش و آرام سے نکل کر سختی و تنگی میں چلا جائے۔

❁ تركْتُهُ على أنْقَى من الراحة: میں نے اسے ہتھیلی سے بھی زیادہ صاف حالت میں چھوڑا۔(یعنی اچھی حالت میں نہیں چھوڑا جیسے ہتھیلی پر بال نہیں ہوتے۔

❁ تركْتُهُم عَلَى مِثْلِ مِشْفَرِ الأَسَدِ: میں نے گویا اس کو شیر کے ہونٹ کے پاس چھوڑا (ہلاکت کے خطرہ میں چھوڑ دیا)

❁ تركتهم فى حَيْصَ بَيْصَ او حَيْصِ بَيْصِ: حیص کا معنی فرار اور بوص کا معنی بھاگنا اور چھپنا۔وزن میں مشابہت کے لئے اس کی واؤ کو یاء سے بدل دیا گیا ہے۔ضرب المثل کا معنی ہے: ''میں نے انہیں مشکل میں پھنسا ہوا چھوڑا۔'' اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو ایسے معاملہ میں پھنس جائے جس سے نہ تو چھٹکارا ہو اور نہ فرار ممکن ہو۔

❁ مَا ترَكَ الاوَّلُ للآخر شيئاً: پہلے نے دوسرے کے لئے کچھ نہیں چھوڑا۔

❁ مَنْ ترَكَ الشهواتِ عَاشَ حُرًّا: جس نے خواہشات کو چھوڑا، اس نے شرافت کی زندگی بسر کی۔

❁ لَوْ تُرِكَ القطا ليلاً لنام: اگر قطارات کو چھوڑ دیا جاتا تو وہ سو جاتا۔(اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جسے کسی تکلیف دہ کام پر مجبور کیا جائے یا جسے ظلم پر ابھارا جائے اور وہ ظلم کرے)

❁ لايَتْرُكُ السَّاقَ إلَّا مُمْسِكاً ساقاً: وہ ایک تنہ کو دوسرا تنا پکڑے بنا نہیں چھوڑتا۔اس مثل کی اصل گرگٹ میں ہے جو ایسا ہی کرتا ہے۔مراد محتاط شخص ہے۔

❁ لايَتْرُكُ الظَبْى ظِلَّهُ: ہرن اپنا سایہ نہیں چھوڑتا۔(مانوس کام پر ڈٹے رہنے کے متعلق ہے۔)

❁ أُتْرُكِ الشَرَّ يَتْرُكْكَ: تو شر کو چھوڑ دے شر تجھے چھوڑ دے گا۔(یعنی شرا سے پیش آتا ہے جو اس سے پنگا لے)

❁ تَرْكُ الجوابِ على الجاهل جوابٌ: جاہل کو جواب نہ دینا ہی جواب ہے (جواب جاہلاں باشد خاموشی)

❁ تَرْكُ ما لايَصْلُحُ أَصْلَحُ: ناقابل اصلاح کو چھوڑ دینا زیادہ مناسب ہے۔

❁ إذَا تَمَّ العَقْلُ نقصَ الكلامُ: عقل کامل ہو جائے تو باتوں میں کمی آجاتی ہے۔

❁ تَمَامُ الربيعِ الصيفُ: فصل ربیع کے آثار گرمی میں ظاہر ہو جاتے ہیں۔(اسی طرح عرب کہتے ہیں: الأَعْمَالُ بِخواتِيمِها۔اعمال کا اعتبار ان کے خاتمہ سے کیا جاتا ہے تمام ضرورت پوری ہونے کے بارے میں ہے۔)

❁ اَتَمُّ مِن قَمَرِ التَمِّ: پورے چاند سے بھی زیادہ کامل۔(تم کا معنی اس جگہ تمام ہے۔یعنی بدر التمام۔

❁ التَمْرَةُ وَالْجَمْرَةُ: خیر و شر یا نفع و نقصان (تمرہ بمعنی کھجور جمرۃ بمعنی چنگاری ہے)

❁ التائب من الذنْبِ كَمَنْ لاذَنْبَ له: گناہوں سے توبہ کرنے والا اس جیسا ہے جس نے کوئی گناہ نہ کیا ہو۔

❁ تاجُ المُرُوئةِ التواضُعُ: شرافت کا تاج تواضع ہے۔

❁ أَتْيَهُ مَن قوم مُوْسَى: قوم موسیٰ سے بھی زیادہ بھٹکا ہوا۔(تیہ کا معنی بھٹکنا ہے۔مراد قوم موسیٰ کا چالیس سال ایسے صحراء میں رہنا ہے جس میں قدموں کے نشان نہیں ہوتے تھے)۔

ث

❁ ثَـاْطَةٌ مُدَّت بِـمَاءٍ: بدبودار کیچڑ وہ بھی پانی والا۔ (ایسی گلی سڑی چیز جس میں ویسی ہی کسی اور چیز کا اضافہ ہو جائے۔ (ہمارے ہاں کریلا وہ بھی نیم چڑھا)

❁ أثبتُ فِي الدَّارِ مِنَ الجِدَار: دیوار سے بھی زیادہ گھر میں ڈٹا رہنے والا۔

❁ أثبتُ مِنَ الوَشم: گودنے کے نقوش سے بھی زیادہ پائیدار۔

❁ مَالَهُ ثَاغِيَةٌ ولا رَاغِيَة: وہ قلاش ہے۔ (ثاغیة بھیڑ اور راغیة اونٹنی کو کہتے ہیں۔ یعنی اس کے پاس نہ تو بھیڑ ہے اور نہ ہی کوئی اونٹنی یعنی کچھ بھی نہیں)

❁ أثقلُ مِنْ رَضوَى: رضوی سے بھی زیادہ بھاری (رَضوَی مدینہ کے ایک پہاڑ کا نام ہے)

❁ أثقلُ مِنْ طَوْد: بڑے پہاڑ سے زیادہ وزنی۔

❁ أثـقلُ مِنْ أُحُد: احد پہاڑ سے بھی زیادہ وزنی (اُحُد یثرب کے ایک پہاڑ کا نام ہے)

❁ ثَـكِـلَتكَ أُمُّكَ أَيَّ جَـرْدٍ تَـرْقَعُ: تیری ماں تجھے روئے، تو کونسے کپڑے کو پیوند لگا رہا ہے؟ (جرد کا معنی پرانا کپڑا۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو ایسے کام کرے جن کا کوئی فائدہ نہ ہو)

❁ الثـكـلي تُحِبُّ الثكلَي: گمشدہ بچے کی ماں گم شدہ بچے کی ماں کو ہی پسند کرتی ہے۔ (کند ہم جنس با ہم جنس پرواز)

❁ لا يُثمِرُ الشوكُ العِنَبَ: کانٹا انگور کا پھل نہیں دیتا۔

❁ ثَـمَرَةُ الجُبنِ لا رِبحٌ ولا خُسر: بزدلی کا نتیجہ نہ نفع نہ نقصان (خسر کا معنی نقصان ہے) یہ مثل ایسی ہے جیسے عام لوگ کہتے ہیں، التـاجـر الـجبان لا يربح ولا يخسر بزدل تاجر نہ نفع کماتا ہے نہ نقصان اٹھاتا ہے۔

❁ لِكُلِّ ثَوبٍ لابسٌ: ہر کپڑے کا کوئی نہ کوئی پہننے والا ہے۔

❁ ثَـار حـابِلُهُمْ عَلَى نَابِلِهِمْ: ان کا جال والا ان کے نیزے والے کے خلاف اٹھ کھڑا ہوا۔ (مراد سب کچھ گڈمڈ ہو گیا۔)

❁ الثـور يـحمـي أنفَـهُ بِرَوْقِـهِ: بیل بھی اپنی ناک کی حفاظت اپنے سینگ سے کرتا ہے۔ (روق کا معنی سینگ ہے۔ ہمارے ہاں اس کے مقابلہ میں ضرب المثل اپنی عزت آپ ہے)

ج

❁ أَجْبَنُ مِنْ نَعَامَةٍ: شتر مرغ سے بھی زیادہ بزدل۔ (کہا جاتا ہے کہ جب وہ کسی چیز سے ڈر جائے تو خوف زدہ ہونے کے بعد وہ اس چیز کا رخ نہیں کرتا)

❁ أَجْبَنُ مِنْ صَافِرٍ: صافر سے زیادہ بزدل۔ (کہا جاتا ہے کہ صافر ایک پرندہ ہے۔ جو اپنی ٹانگوں سے درخت کی شاخ پکڑ کر الٹا لٹک جاتا ہے اور تمام رات سیٹی بجاتا رہتا ہے کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ وہ سو جائے اور پکڑ لیا جائے)۔

❁ إِنَّ الـجـبـانَ حَتـفُـهُ مِنْ فَوقِـهِ: بزدل کی موت اوپر سے آتی ہے (ایسے بزدل کے بارے میں کہا جاتا ہے جسے اس کی احتیاط بھی نہیں بچاتی)

❁ بِـجَبهَةِ الـعَيْـرِ يُفدَى حافِرُ الفَرَس: گدھے کی پیشانی گھوڑے کے کھر کے فدیہ میں دی جاتی ہے۔ (عیر گدھے کو کہا جاتا ہے)

❁ الجَحْشَ لَمَّا فاتَكَ الأعيارُ: اگر گدھے نہ ملیں تو گدھے (کے بچے) (کے شکار) پر اکتفا کر۔ (یہ ضرب المثل ایسے شخص کے بارے میں ہے جو کسی بڑی چیز کا خواہاں ہوا اور وہ ہاتھ نہ آئے تو اسے کہا جائے کہ اس سے کم پر گزارہ کر۔ جحش اس لئے منصوب استعمال ہوا ہے کہ اصل میں اس سے پہلے اُطْلُبْ محذوف ہے)

❁ قَـدْجَدَّ أشيَاعُكم فجِدُّوا: تمہارے ساتھیوں نے کوشش کی ہے لہٰذا تم بھی کوشش کرو۔ (ساتھیوں کے کام میں شراکت پر ترغیب کے لئے کہا جاتا ہے الاشیاع بمعنی اصحاب ہے)

❁ مَنْ جَدَّ وَجَدَ: (جو کوشش کرے پالیتا ہے)

❁ جِـدُّ لامْرِئٍ يَـجِدُّلَكَ: جس شخص کے لئے بھلائی چاہے گا وہ بھی تیرے لئے ایسی ہی بھلائی پسند کرے گا۔

❁ جدُّكَ يرعى نعَمَكَ: تیری کوشش تیرے مویشی چراتی ہے۔ (یہ مال دار مال اڑانے والے کے متعلق ہے۔)

❁ جِـدُّكَ لا كَدُّكَ: کام میں تیری کوشش اور دلچسپی و توجہ تجھے فائدہ دیتے ہیں نہ کہ تیری شدت اور اصرار کے ساتھ طلب۔ جدّك لا كـدّك بھی منقول ہے اس صورت میں اِبْـغِ (امر) محذوف سمجھا جائے گا۔ یعنی یہ عبارت یوں ہوگی۔ ابغ جدّك لا كدّك۔

❁ كُلُّ جِدَّةٍ سَتُبلِيها عِدَّةٌ: ہر نئی چیز کو دن اور رات پرانا کر دیں گے۔ (عِدَّة سے مراد عِدَّةُ الایام و اللیالي ہے۔)

❁ نِـعْـمَ الـجدُودُ ولكِن بِئسَ ماخلَفُوا: آباء و اجداد تو بہت اچھے تھے لیکن ان کے اخلاف بہت برے ہیں۔

❁ لاجَـديـدَ لِمَنْ لاخلَقَ له: جس کے پاس پرانا نہ ہو اس کے پاس نیا بھی نہیں ہوگا (مراد یہ ہے کہ پرانے کی حفاظت کروا سے ضائع نہ کروتا کہ نیا بھی محفوظ رہے)۔

❁ جُـدَيْـدَةٌ فِي لُعَيْبَةٍ: (یہ) کھیل میں پوشیدہ بڑی سنجیدگی (ہے)۔ جُدَيْدَة جدّ کی تصغیر ہے اور اس کا معنی سنجیدگی ہے۔)

❁ مَنْ أَجْـدَبَ اِنْـتَجَعَ: جو قحط زدہ ہو وہ گھاس کی تلاش میں نکلتا ہے۔ (اِنتجع القومُ الكلأ کا معنی ہے لوگ گھاس کی طلب میں ایسی جگہوں پر گئے جہاں گھاس پایا جاتا ہے) ضرورت مند کے بارے میں ہے۔ اسے کہا جاتا ہے۔ ضرورت پوری کرنے کے لئے خوب کوشش کر)

❁ وبـعْـضُ الـجَدْبِ أَمْرأُ لِلْهَزِيل: ایک خشک سالی (ایسی بھی ہوتی ہے جو) لاغر کے لئے بہت خوشگوار ہے۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے

جو مالداری سنبھال نہ سکے اور ظلم اور گناہوں میں حد سے تجاوز کرنے لگے۔ الطعام المریٔ پچنے والے خوشگوار کھانے کو کہا جاتا ہے۔

❁ جَدَحَ جُوَيْنٌ مِن سَوِيقِ غَيْرِهِ: جوین نے کسی اور کا ستو گھول لیا۔ (جوین ایک شخص کا نام ہے۔ جَدَحَ السویقَ کا معنی ستو کو گھی وغیرہ میں گھولنا ہے۔ ایسے شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو دوسروں کے مال میں فیاضی دکھائے۔ یہ ضرب المثل ایسے شخص کے لئے بھی بولی جاتی ہے جو لالچی ہو اور بہت زیادہ سوالی ہو)

❁ أَجْدَى مِنَ الْغَيْثِ فِيْ أَوَانِهِ: بروقت بارش سے زیادہ سودمند (الإجداء کا معنی نفع ہوتا ہے۔ أجدى بمعنی أنفع: (زیادہ نافع، زیادہ سودمند) لیکن افعل التفضیل کا باب افعال سے اشتقاق شاذ ہے)

❁ جَذْبُ الزِمَامِ يَرِيْضُ الصِعَابَ: باگ کھینچ کر رکھنے سے بے سدھ گھوڑا سدھ جاتا ہے۔ (ایسے شخص کے لئے کہتے ہیں جو ابتداء میں حکم نہ مانے۔ مگر آخر میں مطیع ہو جائے۔ صِعاب ایسے گھوڑے کو کہا جاتا ہے جس پر سواری نہ کی گئی ہو اور اس وجہ سے وہ اڑیل اور سرکش ہو جائے)

❁ انا جُذَيْلُهَا الْمُحَكَّكُ وعُذَيْقُهَا الْمُرَجَّبُ: میں اس کا وہ تنا ہوں جس سے خارش زدہ بدن کھجلایا جاتا ہے اور وہ کھجور کا درخت ہوں جس کے گرد پتھروں کی باڑھ بنائی گئی ہو۔ (جُذَيْل جذْل کی تصغیر ہے۔ جذْل کا معنی درخت کا تنا ہے۔ عُزَيق عَذْق کی تصغیر ہے۔ عَذْق کا معنی کھجور کا درخت ہے۔ المُحكك جس سے خارش زدہ اونٹ اپنا بدن کھجلائیں اور المُرَجَّب جس کے لئے باڑ بنائی جائے۔ یہ باڑ پتھروں کی ہوتی ہے اور کھجور کے درخت کے گرد اس وقت بنائی جاتی ہے جب وہ لمبا ہو جائے اور خطرہ ہو کہ آندھیاں اسے گرا دیں گی۔ تصغیر تعظیم کے لئے ہے۔ یہ بات وہ کہتا ہے جس کی عقل ورائے سے استفادہ کیا جائے۔

❁ جِذْلُ حُكَاكٍ: کھجلی دار بیماری کا تنا۔ (جذل درخت کا تنا، جو اونٹوں کے باڑوں میں نصب کر دیا جاتا ہے خارش والے اونٹ اس سے اپنا بدن کھجاتے ہیں۔ حکاک کھجلی دار بیماری کو کہتے ہیں۔ اس شخص کے لے کہا جاتا ہے جس کی رائے اور عقل سے شفا حاصل کی جاتی ہو۔

❁ كُلٌّ يَجُرُّ النَّارَ إِلَى قُرْصِهِ: ہر شخص آگ کو اپنی ٹکیا کی طرف کھینچتا ہے۔ (یعنی ہر شخص اپنی ذات کے لئے خیر اور بھلائی چاہتا ہے)

❁ أَجْرَأُ مِن ذِي لُبْدَةَ: شیر سے زیادہ جری (ذی لُبدۃ بمعنی شیر)

❁ أَجْرَأُ مِنْ أُسَامَةَ: شیر سے زیادہ دلیر (اسامہ شیر کا نام ہے اور معرفہ ہے اس پر الف لام تعریف کا داخل نہیں ہوتا)

❁ أَجْرَأُ مِن لَيْثٍ بِخَفَّانَ: خفان کے شیر سے زیادہ بہادر (خفان شیروں کا مشہور جنگل)

❁ أَجْرَأُ مِن ذُبَابٍ: مکھی سے زیادہ دلیر (جو بادشاہ کی ناک اور شیر کی پلک پر جا کر بیٹھ جاتی ہے)

❁ أَجْرَدُ من صَلَعَةٍ: گنجے کی ٹانٹ سے بھی زیادہ ننگا (صَلَعَة گنجے کے سر کا وہ حصہ جو چمکتا ہے)

❁ أَجْرَدُ مِن صَخْرَةٍ: چٹان سے زیادہ صاف (جس پر کوئی روئیدگی نہیں ہوتی اور چکنی ہونے کی وجہ سے اس پر کوئی چیز ٹھہر نہیں سکتی)

❁ كَالْجَرَادِ لايُبْقِي وَلَايَذَرُ: ٹڈی کی طرح جو نہ تو کچھ رہنے دیتی ہے اور نہ چھوڑتی ہے (یعنی سب کچھ چٹ کر جاتی ہے)

❁ جَرْعٌ وَ اَوْشَالٌ: سیرابی اور تھوڑا پانی؟ (جرع بمعنی سیراب ہو کر پانی پینا، وشل بمعنی تھوڑا پانی۔ یعنی مال تھوڑا ہے اور تو فضول خرچ ہے۔ فضول خرچی میں مال اڑانے والے کے لئے کہا جاتا ہے۔ نرمی اختیار کر ورنہ تو اپنی دولت ختم کر بیٹھے گا۔

❁ الجَرْعُ أَرْوَى والرَشِيْفُ أَنْقَعُ: پانی نگل لینا جلد سیراب تو کر دیتا ہے لیکن چوس کر پینا زیادہ تشفی بخش ہے۔ (رشیف کا معنی پانی چوس کر پینا۔ جرع بمعنی نگلنا ہے۔ نقع پیاس کی تسکین کے معنی میں ہے۔ یعنی پانی تھوڑا تھوڑا چسکیاں لے کر پیا جائے تو پیاس جلد بجھ جاتی ہے اور تسکین دیرپا ہوتی ہے۔ اروی بمعنی جلد سیر کرنے والا اور انقع بمعنی پائیدار تسکین بخش ہے۔

❁ لاجُرْمَ بَعْدَ النَدَامَةِ: ندامت کے بعد کوئی جرم باقی نہیں رہتا۔

❁ إذا جَرَى الْمُذَكِّي حَسَرَتْ عَنْهُ الحُمُرُ: جب پوری عمر اور طاقت والا گھوڑا چلتا ہے تو گدھے تھک کر اس کی برابری نہیں کر سکتے۔ حسر کا معنی تھکنا عاجز ہونا ہے۔ مذکی اس گھوڑے کو کہا جاتا ہے جس کی عمر اور طاقت پوری ہو۔ یہ مثل ایسے شخص کے لئے کہی جاتی ہے جو اپنے ساتھیوں سے آگے نکل جائے یعنی وہ اس طرح آگے نکلتا ہے جس طرح شرط میں تیز رفتار گھوڑا گدھوں سے آگے نکل جاتا ہے)

❁ يَجْرِي بُلَيْقٌ وَيُذَمُّ: بلیق دوڑتا ہے پھر بھی اس کی مذمت ہوتی ہے (بلیق ایک گھوڑے کا نام ہے جو دوڑ میں جیتا کرتا تھا پھر بھی اس کی برائی کی جاتی تھی۔ یہ مثل اس وقت بولی جاتی ہے جب محسن کی مذمت کی جائے۔

❁ تَجْرِي الرِياحُ بِمَا لاتَشْتَهِي السُفُنُ: ہوائیں چلتی ہیں تو ایسی چیزیں بھی لے آتی ہیں جو کشتیوں کو ناپسند ہوں۔

❁ أَجْرِ الأُمُوْرَ عَلَى أَذْلَالِهَا: معاملات کو صحیح طور پر چلاؤ۔ (اذلال کا واحد ذل (نرمی) ہے۔ مراد یہ ہے کہ جب تم معاملہ صحیح طور پر چلاؤ گے تو تمہارے لئے ان کا درست طرز سے چلنا دشوار نہ ہوگا۔

❁ جَرْيُ الْمُذَكِّيَاتِ غِلاءٌ: پوری عمر اور طاقت والے گھوڑوں کی دوڑ میلوں تک ہوتی ہے۔ (غلا، غلوۃ کی جمع ہے جو اس انتہائی فاصلہ کو کہا جاتا ہے جہاں تک تیر جا سکے۔ یہ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو اپنے ساتھیوں پر فوقیت سے متصف ہو۔

❁ الجَزَعُ عِنْدَ الْمُصِيْبَةِ مُصِيْبَةٌ أُخْرَى: مصیبت کے وقت گھبراہٹ ایک اور مصیبت ہے۔

❁ جَزَاهُ جَزاءَ سِنِمَّار: اس کو سنمار جیسی جزا دی۔ (سنمار بادشاہ نعمان

بن امری القیس کا رومی معمار تھا جس نے کوفہ کے باہر خوارنق نام کا محل تعمیر کیا تھا۔ جب وہ اس کی تعمیر سے فارغ ہوا تو بادشاہ نے اسے اوپر سے نیچے پھینک دیا جو گر کر مر گیا۔ مقصد یہ تھا کہ سنمار اس جیسا محل کسی دوسرے کیلئے نہ بنا سکے۔ یہ مثل ایسے محسن کے لئے بولی جاتی ہے جس کو بھلائی کا بدلہ برائی سے دیا گیا ہو۔

❁ جَزَيْتُهُ كَيْلَ الصاعِ بالصاع: میں نے اس کو اینٹ کا جواب اینٹ سے دیا لفظی ترجمہ میں نے اس کو پیمانہ کا پیمانہ سے بدلا دیا۔ یعنی برابر کا بدلہ دیا۔ (بھلائی کا بھلائی سے اور برائی کا برائی سے بدلہ دیا)

❁ هٰذا جزاءُ مُجير اُمّ عامِر: یہ بجو کو پناہ دینے والے کا بدلہ ہے۔ (اُمّ عامِر بجو کی کنیت ہے۔ کہا جاتا ہے کہ ایک دن خوف زدہ بجو ایک اعرابی کے پاس اس کے خیمہ میں آیا۔ اعرابی نے اسے پناہ دی اور کھلایا پلایا حتیٰ کہ سیراب اور مطمئن کر دیا۔ لیکن بجو کو جب موقع ملا اعرابی کو شکار کر لیا۔)

❁ الجزاءُ مِنْ جنسِ العَمَل: جزاء عمل کی قسم سے ہے (جیسی کرنی ویسی بھرنی یا جیسے کرم ویسے پھل)

❁ تَجَشّأَ لُقْمانُ مِنْ غَيْرِ شِبَعٍ: لقمان نے پیٹ بھرے بغیر ہی ڈکار لی۔ (ایسے شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو غریب ہوتے ہوئے دولمندی ظاہر کرے یا کمزور ہوتے ہوئے بہادر بنے۔)

❁ جَعْجَعَةً ولا أرى طِحْنًا: چکی کی آواز سنتا ہوں لیکن آٹا نظر نہیں آتا (طِحن: آٹا۔ جَعْجَعة چکی کی آواز اس کے لئے کہا جاتا ہے جو وعدہ کر کے نہ نبھائے)

❁ من جَعَلَ نَفْسَهُ عَظْماً أكَلَتْهُ الكلابُ: جو شخص اپنے آپ کو ہڈی بنائے اس کو کتے کھالیں گے۔

❁ لاتَجْعَلْهَا بَيْضَةَ الدِيكِ: اس کو مرغے کا انڈا نہ بناؤ (کہا جاتا ہے مرغا اپنی عمر میں ایک انڈہ دیتا ہے ایک شاعر کا قول ہے: قَدْ زُرْتِنا مَرَّةً فِي الدَهْرِ وَاحِدَةً ثَنّي ولا تجعليها بيضةَ الديك (اے محبوبہ! تو تمام عرصہ ایک مرتبہ ہی ہمارے پاس آئی ہے۔ دوسری بار بھی آ اور اس کو مرغ کا انڈا نہ بنا)۔

❁ أجْفَى مِنَ الدَهْرِ: زمانہ سے زیادہ بدخلق۔

❁ جِلْدُ الخِنْزِيرِ لايَنْدَبِغُ: سور کی کھال رنگی ہوئی نہیں ہوتی۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جس پر نصیحت کارگر نہیں ہوتی)۔

❁ تَحْتَ جِلْدِ الضأنِ قَلْبُ الأذْؤُب: بھیڑ کی کھال کے نیچے بھیڑیوں کا دل (أذؤُب ذِئب کی جمع ہے ذِئب کا معنی بھیڑیا ہے۔ منافق اور دھوکے باز کے لئے کہا جاتا ہے)۔

❁ جَلِيسُ المَرْءِ مِثْلُهُ: آدمی کا ہم نشین اسی جیسا ہوتا ہے)

❁ جَلّى مُحِبًّا نظرُهُ: دوست کے تیری طرف دیکھنے نے اس کی محبت کو ظاہر کر دیا (لوگوں کی محبت اور نفرت کے بارے میں یہ مثل بولی جاتی ہے)

❁ لايُجْمَعُ سَيْفانِ فِي غِمْدٍ: ایک میان میں دو تلواریں جمع نہیں ہوتیں۔

❁ مايُجْمَعُ بَيْنَ الأرْوَى والنعام: پہاڑی بکرا اور شتر مرغ اکھٹے نہیں ہو سکتے (کیونکہ اروی (پہاڑی بکرا) ریگستان میں نہیں چل سکتا، جبکہ نعام (شتر مرغ) پہاڑ کی بلندیوں پر نہیں چڑھ سکتا۔ دو متضاد چیزوں کے بارے میں کہا جاتا ہے)۔

❁ أجْمَعُ مِن نَمْلَة: چیونٹی سے زیادہ ذخیرہ اندوز (جو کل کے لئے جمع کر کے رکھتی ہے)

❁ مَنْ أجْمَلَ قِيلاً سَمِعَ جَمِيلاً: جو اپنی گفتگو اچھی رکھے گا اچھی ہی سنے گا۔

❁ الجَمَلُ مِنْ جَوْفِهِ يَجْتَرُّ: اونٹ اپنے پیٹ سے ہی جگالی کرتا ہے۔ (اس شخص کے لئے کہتے ہیں جو اپنی کمائی سے کھاتا ہے یا جو ایسی چیز سے نفع اٹھاتا ہے جو اس کو نقصان پہنچائے)

❁ الجنونُ فُنُونٌ: جنون کی کئی قسمیں ہیں۔

❁ لِكُلِّ جَنْبٍ مَضْجَعٌ: ہر پہلو کے لئے خواب گاہ ہے۔

❁ لِكُلِّ جَنْبٍ مَصْرَعٌ: ہر پہلو کے لئے پچھاڑ ہے۔ (یعنی ہر زندہ کے لئے موت ہے)

❁ إنْ جانِبٌ أعْيَاكَ فَالْحَقْ بجانِبٍ: (اگر ایک پہلو نے تھکا دیا ہے تو دوسرے پہلو کے ساتھ لگ جا (یعنی پہلو بدل لے)

❁ جَنَتْ عَلَى أهْلِها بَرَاقِشُ: براقش نے اپنے ہی مالکوں پر ظلم کیا۔ (اس ضرب المثل کی اصل یہ ہے کہ کچھ لوگ اپنے دشمنوں سے بھاگے پھرتے تھے ان کی ایک کتیا براقش نامی تھی۔ ایک رات وہ چلے جا رہے تھے اور دشمن کہیں قریب ہی ان کو تلاش کر رہے تھے تو انہیں کتیا کے بھونکنے سے ان کا پتہ چل گیا وہ ان پر ٹوٹ پڑے۔ اسی واقعہ سے ایک ضرب المثل چل پڑی)

❁ اِنّكَ لاتَجْنِي مِنَ الشَوْكِ العِنَبَ: تو کانٹوں سے انگور کے پھل نہیں چنے گا۔ (یعنی ظلم کرے تو انتقام سے ہوشیار رہ۔ کیونکہ ظلم کر کے تو بھلائی نہیں کما سکتا۔ اور یہ بھی مفہوم ہے کہ تجھے بد اصل سے نیکی نہیں ملے گی)

❁ أجْناؤُها أبْناؤُها: دست درازی کرنے والے اس کے معمار ہی ہیں (اجناء جناہ کو کہا جاتا ہے جو جان کی جمع ہے۔ بمعنی جرم کرنے والا اور ابناء بان کی جمع ہے بمعنی معمار۔ جمع کی یہ مثل نادر ہے۔ کہا جاتا ہے کہ اس مثل کی اصل یہ ہے کہ یمن کے ایک بادشاہ نے جنگ پر جاتے ہوئے اپنی لڑکی کو قائم مقام بنایا، جس نے بادشاہ کے جانے کے بعد ایک عمارت بنوائی جسے بادشاہ نے اچھا نہیں سمجھا تھا یہ عمارت بنوانے پر لڑکی کو مملکت کے کچھ لوگوں نے اکسایا تھا۔ جب بادشاہ واپس آیا اور اسے ان کے مشورے سے مطلع کیا گیا تو بادشاہ نے اس عمارت کے گرانے کا حکم دیا۔ اور اجناؤها ابناؤها کہا۔ اس پر یہ ضرب المثل مشہور ہوئی۔ اس

کا مطلب یہ ہے کہ وہی لوگ عمارت گرانے کا جرم کر رہے ہیں جنہوں نے اسے تعمیر کیا تھا۔ یہ مثل برے مشورے اور بری رائے کے بارے میں ہے اور اس شخص کے لئے ہے جو بغیر سوچے سمجھے کوئی کام کرے پھر اسے خراب کی ضرورت پڑ جائے۔

❁ هَلْ يَجْهَلُ فلاناً إِلاَّ مَنْ يَجْهَلُ القمر: فلاں چیز سے وہی بے خبر ہوسکتا ہے جو چاند سے بے خبر ہو۔ (مشہور بات کے متعلق بولا جاتا ہے۔ جیسے ہمارے ہاں کہا جاتا ہے، چاند نکلا سب نے دیکھا)

❁ الجَهْلُ مَطِيَّةٌ مَنْ رَكِبَهَا ذَلَّ وَمَنْ صَحِبَهَا ضَلَّ: جہالت ایک ایسی سواری ہے جس پر سواری کرنے والا ذلیل ہو جاتا ہے اور اس کے ساتھ ساتھ چلنے والا راستہ سے بھٹک جاتا ہے۔

❁ الْجَهْلُ شَرُّ الاصحاب: جہالت بدترین ساتھی ہے۔

❁ أَجْهَلُ مِنْ عَقْرَب: بچھو سے بھی زیادہ جاہل (جو چٹان سے گزرتے ہوئے اسے ڈنک مار دیتا ہے جس سے چٹان کو تو کوئی نقصان نہیں پہنچاتا، الٹا وہ اپنے ڈنک کو نقصان پہنچا لیتا ہے)

❁ أَجْهَلُ مِنْ فَرَاشَة: پروانہ سے بھی زیادہ جاہل (جو چراغ پر گر کر مر جاتا ہے)

❁ وَعِنْدَ جُهَيْنَةَ الْخَبَرُ الْيَقِيْنُ: جہینہ کے پاس ہی یقینی خبر ہے۔ (کسی معاملہ کی حقیقت جاننے کے بارے میں کہا جاتا ہے۔ اس کی اصل یہ ہے کہ حُصَيْن غَطَفَانیؔ گھر سے نکلا اس کے ساتھ بنی جہینہ کا ایک شخص اخنس بن کعب نامی تھا۔ دونوں میں سے ہر ایک بہادر اور بدعہد تھا۔ انہیں راستے میں بنی لخم کا ایک شخص ملا، جس کے آگے کھانے پینے کی چیزیں اور شراب رکھی تھی۔ اس نے ان دونوں کو مدعو کیا جس پر یہ اس کے مہمان بنے اور اس کے ساتھ کھایا اور پیا۔ پھر اخنس اپنے کسی کام سے چلا گیا۔ واپسی پر اس نے دیکھا کہ لخم قبیلہ کا وہ شخص خون میں لت پت پڑا ہے۔ یہ دیکھ کر اس نے حصین سے کہا، تجھے موت آئے اس شخص کو کیسے قتل کر دیا جس کا ہم نے کھایا پیا تھا۔ تو حصین نے جواب دیا: بیٹھ جا، ہم ایسے ہی کام سے نکلے تھے۔ پھر دونوں نے شراب پی اور باتیں کرنے لگے۔ حصین اسے بھی موقع پا کر قتل کرنے کا ارادہ رکھتا تھا۔ جہینہ نے یہ بات محسوس کر لی۔ ایک گھنٹہ بعد حصین نے اس سے پوچھا: بھائی جہینہ کیا تو پرندہ کو فال شگون کے لئے اڑایا کرتا ہے؟ جہنی نے پوچھا: وہ کیا ہوتا ہے۔ حصین نے کہا یہ عقاب کیا کہتا ہے۔ جہنی نے جواب دیا تو اسے کہاں دیکھ رہا ہے۔ حصین نے کہا وہ یہ ہے اور سر آسمان کی طرف اٹھایا۔ جہنی نے فوراً تلوار کی نوک اس کے سینے کے اوپر کے حصہ پر رکھ کر کہا۔ میں ہی زاجر اور ناحر ہوں (فال کے لئے پرندہ اڑانے والا اور ذبحہ کرنے والا) اور اس کی اور لخمی کی چیزا کٹھی کر وہاں سے نکل گیا۔ راستہ ہی میں قیس کے کچھ لوگ ملے ایک عورت حصین کے بارے میں پوچھتی تھی۔ جہنی نے اس سے سوال کیا تو کون ہے؟ اس نے جواب دیا میں صخرہ زوجہ حصین غطفانی ہوں۔ جہنی یہ کہتا ہی رہا

تُسَائِلُ عَنْ حُصَيْنٍ كُلَّ رَكْبٍ
وَعِنْدَ جُهَيْنَةَ الْخَبَرُ الْيَقِيْنُ

(تو حصین کے متعلق ہر سوار سے دریافت کرتی ہے حالانکہ یقینی خبر صرف جہینہ کے پاس ہے) اصمعی کا کہنا ہے کہ یہ لفظ فاء سے یعنی جفینۃ ہے۔ جفینۃ ہی وہ شخص تھا جسے مقتول کی خبر تھی۔ مقتول کے لوگ اور اس کی ایک بیٹی اسے ڈھونڈتے اور اس کے متعلق پوچھتے پھر رہے تھے۔ اسی کے بارے میں ایک شاعر کہتا ہے۔

تُسَائِلُ عَنْ أَبِيْهَا كُلَّ رَكْبٍ
وَعِنْدَ جُفَيْنَةَ الْخَبَرُ الْيَقِيْنُ

(وہ اپنے باپ کے متعلق ہر سوار سے دریافت کرتی، حالانکہ یقینی خبر صرف جفینہ کے پاس ہے)

❁ أَجْوَدُ مِنْ حَاتِمٍ: حاتم سے زیادہ فیاض (جو سخی، بہادر اور شاعر تھا)

❁ اِنَّ الجَوَادَ قَدْ يَعْثُرُ: اصیل گھوڑا بھی بھی ٹھوکر کھا جاتا ہے (اچھے کام کرنے والے کے بارے میں ہے جس سے غلطی ہو جائے)

❁ اِنَّ الجوادَ عينهُ فِرَارُهُ: اصیل گھوڑے کی آنکھ ہی دانت دیکھ کر عمر کا اندازہ کرنا ہے۔ (فرار جانور کی عمر جاننے کے لئے اس کی عمر دیکھنا کے معنی میں ہے۔ اس شخص کے بارے میں بولا جاتا ہے جس کا ظاہر اس کے باطن پر دلالت کرتا ہو اور اس وجہ سے اس کو جانچنے کی ضرورت نہ رہے)

❁ لِكُلِّ جَوَادٍ كَبْوَةٌ: ہر اصیل گھوڑے کو بھی ٹھوکر لگ جاتی ہے۔

❁ جَاوِرْ مَلِكاً أوْ بَحْراً: بادشاہ کے پڑوس میں رہ یا سمندر کے (زندگی کی خوش حالی اور فراخی اہل ثروت سے طلب کرنے کے بارے میں بولا جاتا ہے)

❁ كَمُجِيْرِ اُمِّ عَامِرٍ: بجو کو پناہ دینے والے کی طرح (کچھ لوگ شکار کے لئے نکلے انہیں راستہ میں بجو (ام عامر) ملا۔ انہیں اس کا تعاقب کیا۔ بجو نے ایک دیہاتی عرب کے خیمہ کو دیکھا تو اس میں گھس گیا۔ دیہاتی نے کہا خدا کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے۔ جب تک تلوار کا قبضہ میرے ہاتھ میں ہے تم اس تک نہیں پہنچ سکو گے۔ شکاری اسے چھوڑ کر واپس چلے گئے۔ دیہاتی نے بجو کو دودھ دیا، پانی پلایا، بجو کی جان میں جان آئی اور اس نے آرام کیا پھر جب اس نے دیکھا کہ دیہاتی سو رہا ہے تو اس نے دیہاتی پر چھلانگ لگا کر اس کا پیٹ پھاڑ ڈالا اور اس کا خون پیا۔ اور وہاں سے چلا گیا۔ بعد میں جب دیہاتی کا چچا زاد آیا اور دیکھا کہ اس کا پیٹ چاک کیا ہوا ہے بجو اپنی جگہ پر نہیں ہے، تو بجو کے نقش قدم پر پیچھا کرتا ہوا چل پڑا اور اسے جالیا اور قتل کر ڈالا۔ اور یہ شعر کہا

وَمَنْ يَصْنَعُ الْمَعْرُوفَ مَعَ غَيْرِ اَهْلِهِ
يُلاقِي الَّذِي لاقَيَ مُجِيرُ اُمِّ عَامِرٍ

(جو کوئی نااہل کے ساتھ احسان کرتا ہے اس کو وہی جزا ملتی ہے جو ام عامر

کو پناہ دینے والے کو ملی) ہمارے ہاں ''سانپ کو دودھ پلانا'' اس حکیمانہ قول کا متبادل ہے)

❀ كَالْمُسْتَجِيرِ مِنَ الرَّمْضَاءِ بِالنَّارِ: اس شخص کی طرح جو تپتی ہوئی زمین سے بھاگ کر آگ کی پناہ طلب کرے (رمضا گرم اور تپتی ہوئی زمین کے معنی میں ہے۔ اور یہ مثل اس شعر کا ایک مصرع ہے۔

الْمُسْتَجِيرُ بِعَمْرٍو عِنْدَ كُرْبَتِهِ
كَالْمُسْتَجِيرِ مِنَ الرَّمْضَاءِ بِالنَّارِ

(''مصیبت کے وقت عمرو سے پناہ کا طالب گرم زمین سے بھاگ کر آگ کی پناہ لینے والے کی طرح ہے۔'' ہمارے ہاں ''چولہے سے نکل کر بھاڑ میں گرنا'')

❀ الجَارَ ثُمَّ الدَّارَ: یہ عربوں کے مقولہ الرفيق قبل الطريق کی طرح ہے۔ یعنی گھر خریدنے سے قبل پڑوسی کے بارے میں پوچھ لینا چاہیے۔

❀ جَارُكَ الْأَدْنَى لَا يَعْلُكَ الْأَقْصَى: قریب ترین پڑوسی کی حفاظت کرے گا تو دور ترین پڑوسی تجھ پر اختیار حاصل نہیں کر سکے گا۔

❀ جَاوَزَ الْحِزَامُ الطِّبْيَيْنِ: تنگ پستان سے بھی متجاوز ہو گیا (برائی اور ایذاء کے حد سے تجاوز کرنے میں مبالغہ سے کنایہ ہے۔ کیونکہ جب پستانوں تک جا پہنچے تو انتہا تک پہنچ چکنا ہے تو اس سے تجاوز کرنا کیسا ہوگا۔ طبيين بمعنی سر پستان ہے)

❀ تَجُوعُ الْحُرَّةُ وَلَا تَأْكُلُ بِثَدْيَيْهَا: شریف عورت بھوکی رہتی مگر اپنے پستانوں کی کمائی نہیں کھاتی (یعنی دودھ پلانے والی دایہ نہیں بنتی۔ مال کمانے کے رذیل طریقہ سے بچنے کے بارے میں ہے)

❀ أَجِعْ كَلْبَكَ يَتْبَعْكَ: اپنے کتے کو بھوکا رکھ تاکہ تیرا تابع رہے (یہ مثل کمینے کے بارے میں ہے جس کو ذلیل کرو تو وہ تمہارا مطیع ہو جاتا ہے۔ ''کمینہ کو سر پر نہ چڑھاؤ'')

❀ أَجْوَعُ مِنْ كَلْبَةِ حَوْمَلَ: حومل کی کتیا سے زیادہ بھوکا (حومل ایک عرب عورت کا نام ہے۔ وہ اپنی کتیا کو رات کے وقت باندھ دیا کرتی تھی تاکہ گھر کی رکھوالی کرے اور دن کو باہر نکال دیتی تھی تاکہ اپنا کھانا تلاش کرے۔ بہت دن جب اس طرح گزر گئے تو کتیا نے بھوک سے بیتاب ہو کر اپنی دم کھالی۔ تو یہ واقع ضرب المثل بن گیا۔

❀ أَجْوَعُ مِنْ ذُؤَالَةَ او أَجْوَعُ مِنْ ذِئْبٍ: بھیڑے سے زیادہ بھوکا (ذؤالة بھیڑیے کا ایک خاص نام ہے۔ کہتے ہیں کہ بھیڑیے کے لئے کوئی نہ کوئی چیز ضروری ہے، جسے وہ اپنے پیٹ میں ڈالتا رہے۔ گویا وہ ہمیشہ بھوکا ہوتا ہے۔ بھیڑیے کا پیٹ ہڈی پگھلا دیتا ہے۔ دشمن کو بددعاء دیتے ہوئے کہتے ہیں۔ رَمَاهُ اللّٰهُ بِدَاءِ الذِّئْبِ خدا اسے بھیڑیے کی بیماری (بھوک) میں مبتلا کرے)

❀ أَجْوَعُ مِنْ قُرَادٍ: چیچڑی سے زیادہ بھوکا (کہتے ہیں چیچڑی ایک سال اپنی پیٹھ اور ایک سال اپنا پیٹ زمین سے چمٹائے رکھتی ہے اور کچھ نہیں کھاتی۔ اونٹوں کو دور سے دیکھ کر ان کی طرف چل پڑتی ہے۔ اونٹوں کے چور چیچڑی کے متحرک ہونے سے اونٹوں کا سراغ پا لیتے ہیں اور انہیں لیجانے کی تیاری کر لیتے ہیں اور جب وہ قریب آتے ہیں تو ان پر کود پڑتے ہیں۔ چیچڑی سب جانوروں سے زیادہ حساس ہے۔)

❀ مَنْ جَالَ نَالَ: جو دوڑ دھوپ کرے پالیتا ہے (ہمارے ہاں حرکت میں برکت ہے)

❀ أَجْوَلُ مِنْ قُطْرُبٍ: قطرب سے زیادہ گھومنے پھرنے والا (قطرب ایک چھوٹا جانور ہے رات بھر گھومتا پھرتا ہے۔ سوتا نہیں)۔

❀ جَوْلَةُ الْبَاطِلِ ساعة وجَوْلَةُ الحقِّ إلى قِيامِ الساعة: باطل کا چکر ایک گھنٹے کا جب کہ حق کا چکر دائمی ہے۔

❀ جَاءَ بِمُطْفِئَةِ الرَّضْفِ: وہ گرم پتھر سے بھی بڑھ کر کوئی چیز لایا (رضف گرم پتھر کے معنی میں ہے۔ یعنی وہ گزشتہ چیز سے بھی سخت تر کوئی چیز لایا یا ایسی مصیبت لایا جس نے پہلی مصیبت کو جلا دیا اور اس کی حرارت بجھادی۔ بڑے بڑے امور کے متعلق ہے)

❀ جَاءَ بِالطِّمِّ والرِّمِّ: وہ سمندر اور زمین کی تہہ کو لایا (طِمّ سمندر یا بہت پانی کو اور رِمّ زمین کی تہہ کو کہتے ہیں۔ یعنی وہ تمام ظاہری اور مخفی چیزیں لایا یا بہت مال لایا اور بہت تعداد لایا)۔

❀ جَاءَ الْعِيَانُ فَأَلْوَى بِالْأَسَانِيدِ: مشاہدہ آیا اور اسناد کو لے گیا (مشاہدہ کے بعد سند بیان کرنے کی حاجت نہیں رہتی)

❀ جَاءَ بِمَا صَأَى وَصَمَتَ: وہ بولنے والا اور خاموش مال لایا (یعنی مویشی اور سونا چاندی وغیرہ)

❀ جَاءَ بِقَرْنَيْ حِمَارٍ: وہ گدھے کے سینگ لایا (یعنی جھوٹ اور باطل۔ کیونکہ گدھے کے سینگ نہیں ہوتے گویا وہ ایسی بات لیکر آیا جو ممکن نہ ہو)۔

❀ جَاءَ بِذَاتِ الرَّعْدِ وَالصَّلِيلِ: وہ گرجنے والے بادل اور آواز کے ساتھ آیا۔ (یہ خوفناک برائی لانے والے کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❀ جَاءَ نَاشِراً أُذُنَيْهِ: وہ اپنے کانوں کو پھیلا کر آیا (حریص ہو کر آیا۔ منہ پھاڑے پیٹ پھیلائے)

❀ جَاءَ نَافِشاً عِفْرِيَتَهُ: وہ اپنی کلغی پھلا کر آیا۔ (عِفْرِيَة بمعنی مرغ کی کلغی۔ مراد غضبناک ہو کر آیا)

❀ جَاءُوا عَلَى بَكْرَةِ أَبِيهِمْ: وہ سب کے سب آئے (ان میں سے کوئی پیچھے نہیں رہا۔ بَكْرَة لوگوں کی جماعت کو کہتے ہیں۔ لہٰذا جاؤوا علی بكرتهم بھی کہا جاسکتا ہے)

❀ إِذَا جَاءَ أَجَلُ الْبَعِيرِ حَامَ حَوْلَ الْبِئْرِ: جب اونٹ کی موت آتی ہے تو کنویں کے گرد گھومتا ہے۔ (ہمارے ہاں: جب گیدڑ کی موت آتی ہے تو شہر کی طرف بھاگتا ہے)

❀ إِذَا جَاءَ الْحَيْنُ حَارَتِ الْعَيْنُ: جب موت آتی ہے تو آدمی اندھا ہو جاتا ہے (حَيْن بمعنی اجل و ہلاکت ہے)

❀ إِذَا جَاءَ الْقَدَرُ غَشِيَ الْبَصَرُ: جب قضا آئے تو آنکھوں پر پردے

پڑ جاتے ہیں۔)

❁ جَاؤُوا قَضًّا وقَضِيضًا: چھوٹے بڑے سب آئے۔(قض پتھروں کے بڑے بڑے اور قضیض چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں کو کہا جاتا ہے۔اسی معنی میں جاءَ القومُ قَضُّهم وقَضِيضُهم مستعمل ہے)

❁ جِيفَةٌ لاتُعَكِّرُ بحرًا: ایک مردار سمندر کو گدلا نہیں کر سکتا۔

## ح

❁ مَنْ أَحَبَّ شيئاً أَكْثَرَ مِنْ ذِكْرِهِ: جو شخص کسی چیز سے محبت کرتا ہو اس کا بہت ذکر کیا کرتا ہے۔

❁ لا أُحِبُّ دَمِي في طَسْتِ ذَهَب: مجھے سونے کے طشت میں اپنا خون پسند نہیں۔(موت کے بعد شان وشوکت کس کام کی)۔

❁ حُبُّكَ الشَيْءَ يُعْمِي ويُصِمُّ: کسی چیز سے تمہاری محبت اندھا اور بہرا کر دیتی ہے۔(یعنی تم سے اس کی برائیاں چھپا لیتی ہے اور اس کے بارے میں ملامت سننے نہیں دیتی۔شاعر نے یہی مفہوم اخذ کر کے کہا ہے۔

وَعَيْنُ الرِّضَا عَنْ كُلِّ عَيْبٍ كَلِيلَةٌ
وَلَكِنَّ عَيْنَ السُّخطِ تُبْدِي المُسَاوِيَا

(پسندیدگی کی آنکھ ہر عیب سے بند ہوتی ہے مگر ناراضگی کی آنکھ برائیاں ظاہر کر دیتی ہے)

❁ الحُبُّ أَعْمَى: محبت اندھی ہوتی ہے۔

❁ لَيْسَ فِي الحُبِّ مَشْوَرَةٌ: محبت میں مشورہ نہیں کیا جاتا۔

❁ أَحَبُّ شَيْءٍ إِلى الإِنْسَانِ مَامُنِعَا: جس چیز سے انسان کو منع کیا جائے وہ اس کی پسندیدہ ترین شئے بن جاتی ہے۔اسی مفہوم پر شاعر کہتا ہے:

رَأَيْتُ النفسَ تَكْرَهُ مَالَدَيْها
وتَطْلُبُ كُلَّ مُمْتَنِعٍ عليها

(میں نے نفس کو دیکھا ہے کہ اپنے پاس موجود چیز کو پسند نہیں کرتا بلکہ ہر وہ چیز مانگتا ہے جس کا حصول مشکل ہو)

❁ مِنَ الحَبَّةِ تَنْشَأُ الشَجَرَةُ: دانہ سے درخت پیدا ہوتا ہے(یعنی چھوٹے چھوٹے کاموں سے بڑے بڑے نتائج پیدا ہوتے ہیں)

❁ كُلُّ حَبَّةٍ لها كَيَّالٌ: ہر دانہ کیلئے کوئی نہ کوئی ناپنے کا پیمانہ ہوتا ہے۔

❁ حَبْلُكِ علي غارِبِكِ: تیری رسی تیرے کوہان پر ہے۔غارب کا معنی کوہان کا بالائی حصہ ہے۔مراد یہ ہے کہ تو جہاں جانا چاہے چلی جا۔اصل اس مثل کی یہ ہے کہ جب اونٹنی چر رہی ہو تو مہار اس کے کوہان پر ڈال دی جاتی ہے تاکہ اس کی آنکھوں کے سامنے نہ آئے۔کیونکہ جب اونٹنی مہار دیکھ لے تو اسے کوئی چیز بھی اچھی نہیں لگتی۔اس شخص کو کہا جاتا ہے کہ جسے چھوڑ دیا جائے کہ جہاں چاہے جائے اور جو چاہے کرے۔)

❁ رُبَّ حَثِيثٍ مَكِيثٌ: بہت سے جلدی کرنے والے دیر کرنے والے ہوتے ہیں۔(مکث سے ماکث و مکیث دیر کرنے والے کے معنی میں ہے۔یعنی کبھی انسان کی جلدی دیر کا سبب بن جاتی ہے)۔

❁ مَافِي الحَجَرِ مَبْغًى: پتھر میں کوئی ایسی چیز نہیں ہوتی جسے طلب کیا جائے ہمارے ہاں کہا جاتا ہے۔پتھر میں دھرا کیا ہے۔بخل کے ثبوت اور خیر کی قلت کے بارے میں بولا جاتا ہے۔)

❁ المُحاجَزَةُ قَبْلَ المُناجَزَةِ: آڑ میں آنا لڑائی سے پہلے ہونا چاہئے۔(یعنی شر واقع ہونے سے پہلے رک جا اور جس سے مقابلہ کی طاقت نہ ہو اس سے راہ فرار اختیار کر۔محاجزہ بمعنی حجز بين الشيئين (دو چیزوں کے درمیان آجانا) اور مناجزة لڑائی کی سرعت کے معنی میں ہے۔)

❁ إنَّ الحَدِيدَ بالحَدِيدِ يُفْلَح: لوہے کو لوہے سے ہی چیرا جاتا ہے۔(فِلح بمعنی پھاڑنا، چیرنا۔اس سے فلاّح حرّاث کے لئے آتا ہے، جو زمین پھاڑتا ہے۔یعنی شدید معاملہ میں اس جیسے معاملہ سے مدد لی جاتی ہے۔ہمارے ہاں کہا جاتا ہے:(لوہے کو لوہا کاٹتا ہے)

❁ ويَحْدُثُ مِنْ بَعْضِ الأُمُورِ أُمُورٌ: بعض باتوں سے باتیں پیدا ہوتی ہیں۔(ہم کہتے ہیں: بات سے بات نکلتی ہے یا بات کا بتنگڑ بن جاتا ہے)

❁ حَدِّثْ عَنْ مَعْنٍ ولا حَرَج: معن سے روایت کرنے میں کوئی حرج نہیں(معن بن زائدة بن عبداللہ الشیبانی عرب کے زیادہ فیاض لوگوں میں سے تھا۔اس شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جو معاملہ کا فراخ ہو)

❁ حَدِّثْ عن البَحْرِ ولاحَرَج: سمندر کی بات کہو، کوئی حرج نہیں (معلومات میں اضافہ ہوگا)

❁ حَدِيثُ خُرَافَةَ: خرافہ کی بات(خرافہ ایک شخص کا نام ہے۔جس کے بارے میں کہا جاتا تھا کہ جن ایک مدت تک اسے حیران ومبہوت کرتے رہے۔جب وہ قوم کے پاس آیا تو اس نے اپنے مشاہدات سے مطلع کیا۔لیکن قوم نے اس کی تکذیب کی، حتیٰ کہ وہ ہر ناممکن الوقوع بات کو حدیث خرافہ کہنے لگے۔

❁ الحَدِيثُ ذُو شُجُون: بات کے مختلف راستے ہیں(ذوشجون کا معنی ذو طُرُف (راستوں والا) ہے۔شُجون شجن کی جمع ہے۔جس کا معنی وادی کا راستہ ہے، بعض کے نزدیک وادی کے بالائی حصہ سے گزرنے والا راستہ یا یہ شَجَن کی جمع ہے، جو لپٹی ہوئی شاخ اور ہر چیز کے شعبہ کے معنی میں ہے۔لہٰذا الحدیث ذوشجون ایسی بات ہے جس سے اور باتیں نکلتی چلی جائیں۔اور ایسی باتیں بھی ہونے لگیں جو مقصود نہ ہوں۔اس مفہوم کو عام لوگ یوں بھی ادا کرتے ہیں۔

❁ الحديثُ يجرّ بَعْضُهُ بعضاً: گفتگو کا ایک حصہ دوسرے حصہ کو کھینچتا ہے۔)

❁ كَالحَادِي ولَيْسَ لَهُ بَعِيرٌ: اس ہانکنے والے کی طرح جس کے پاس کوئی اونٹ ہی نہ ہو۔(حدو اونٹوں کو پیچھے سے ہانکنا کے معنی میں ہے جبکہ قَوْدٌ آگے سے ہانکنے کے معنی میں۔اس شخص کے بارے میں کہا جاتا

ہے جوایسی چیز پر شیخی بگھارے جو اس کی ملکیت نہ ہو یا اس شخص کے بارے میں جو ان باتوں کو اپنی طرف منسوب کرے جنہیں وہ اچھی طرح جانتا ہی نہ ہو)

❁ الحَذرُ اَشدُّ مِنَ الوقیعة: احتیاط اس چیز سے زیادہ سخت ہے جس میں گرنے سے بچا جائے۔(اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے۔ جو کسی چیز کو بہت عظیم سمجھتا ہو اور جب وہ کرنے لگے تو وہ اس کے گمان سے کہیں زیادہ آسان نکلے)

❁ اِنَّ الحَذرَ لایَدفَعُ المَقدُورَ: احتیاط مقدر کو دور نہیں کرسکتی۔ (تقدیر کے آگے تدبیر کا بس نہیں چلتا)

❁ اَحذَرُ مِنْ قِرلَی: قرلی سے زیادہ محتاط (قرلی ایک بہت محتاط آبی پرندہ ہے۔ پانی پر اڑتے اڑتے ایک آنکھ تو پانی کی گہرائی میں شکار کی طمع میں لگی ہوتی ہے اور دوسری سے ڈرتے ڈرتے فضا میں دیکھتا رہتا ہے۔ جب پانی میں کوئی مچھلی وغیرہ نظر آتی ہے جسے وہ اٹھا سکے تو تیر کی طرح اس پر جھپٹتا ہے۔ اور اگر فضا میں کوئی شکاری پرندہ دیکھ لے، تو زمین میں دور چلا جاتا ہے)

❁ اَحذَرُ مِنْ غُرابِ: کوے سے زیادہ چوکنا۔

❁ اَحذَرُ مِنْ ذِئبٍ: بھیڑے سے زیادہ چالاک۔(عربوں کا خیال ہے کہ بھیڑیا اس قدر چالاک ہے کہ سوتے ہوئے بھی باری باری ایک آنکھ کھلی رکھتا ہے)

❁ کُلُّ الحِذاءِ یَحتَذِی الحَافِي الوَقِعُ: دکھتے ننگے پاؤں والا ہر قسم کا جوتا پہن لیتا ہے۔(وَقِعَ یَوقَعُ وَقَعًا فھو وَقِعٌ اذا حفی فاشتکی لحم قدمه من غلظ الارض و الحجارة: ننگے پاؤں ہونا اور پتھر یا سخت زمین پر چلنے کی وجہ سے پاؤں کے گوشت میں درد ہو جانا۔ وقع اس سے صفت کا صیغہ ہے۔ یہ مثل ایسے مصیبت زدہ کیلئے بولی جاتی ہے جو معمولی چیز پر قناعت کرلے)

❁ الحُرُّ حُرٌّ وَاِنْ مَسَّهُ الضُرُّ: شریف شریف ہی رہتا ہے خواہ تنگی آ جائے۔

❁ حِرَّةٌ تَحتَ قِرَّةٍ: ٹھنڈک کے نیچے پیاس(حِرَّة بمعنی پیاس حرارت سے ماخوذ ہے اور قِرَّة بمعنی ٹھنڈک کے کہتے ہیں ٹھنڈے دن کی پیاس بہت سخت ہوتی ہے۔ ایسے شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو کینہ اور غیظ و غضب چھپا کر رکھے اور خلوص کا اظہار کرے)

❁ اَحَرُّ مِنْ نارِ الغَضَی: غضی کی لکڑی کی آگ سے زیادہ گرم(نار الغضی گرم ترین آگ ہے۔ سب لکڑیوں میں سے غضی کی لکڑی صرف جلانے کے کام آتی ہے۔ گویا۔ یہ لکڑی آگ کے لئے ہی پیدا کی گئی ہے)

❁ اَحَرُّ مِنَ الجَمَرِ: انگارے سے زیادہ گرم۔

❁ اَحَرُّ مِنَ النار: آگ سے زیادہ گرم۔

❁ اَحَرُّ مِنَ المِرجَلِ: ہنڈیا سے زیادہ گرم۔

❁ اَحَرُّ مِنْ دَمعِ المِقلات: بچے کی سوگوار ماں کے آنسوؤں سے زیادہ گرم (مقلات اس عورت کو کہتے ہیں جس کے بچے زندہ نہ رہتے ہوں۔ چنانچہ غم کی وجہ سے اس کے آنسو ہر وقت جاری رہتے ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ غم کا آنسو گرم اور خوشی کا آنسو ٹھنڈا ہوتا ہے)

❁ الحَربُ خُدعَةٌ: لڑائی دھوکا ہے (یعنی جنگ میں جوان دھوکا کھا جاتے ہیں)

❁ الحَربُ سِجَال: لڑائی میں پانسہ پلٹتا رہتا ہے۔(کبھی ایک کو غلبہ کبھی دوسرے کو۔ سِجال اور مُسَاجَلَة کا معنی ویسا ہی کرنا جیسا ساتھی کرتے ہیں)

❁ الحَربُ غَشُومٌ: جنگ ظالم ہے۔(جنگ کی لپیٹ میں وہ بھی آجاتا ہے جس کا کوئی جرم نہ ہو اور کبھی مجرم سلامت رہتا ہے)

❁ اَحرَزَ امرَأً اَجلُهُ: آدمی کو اس کی موت نے ذخیرہ کرلیا (کہا جاتا ہے کہ یہ عربوں کی سب سے سچی ضرب المثل ہے)

❁ اَحرَسُ مِنْ کَلبٍ: کتے سے زیادہ رکھوالا

❁ الحِرصُ قائِدُ الحِرمان: لالچ محرومی کا پیش خیمہ ہے۔(جیسے کہا جاتا ہے الحریص محروم (لالچی محروم رہتا ہے)

❁ اَحرَصُ مِنْ نَملَةٍ: چیونٹی سے زیادہ حریص۔

❁ لَیسَ الحریصُ بزائدٍ فی رِزْقِهِ: حریص اپنے رزق میں اضافہ نہیں کرسکتا۔

❁ اِنَّهُ لَیُحَرِّقُ عَلَیَّ الأُرَّمَ: وہ مجھ پر دانت پیتا ہے (ارم داڑھوں کو کہا جاتا ہے۔ مراد اس کا غیظ و غضب مجھ پر شدید ہے)

❁ حَرِّكْ لها حُوارَها تَحِنُّ: اونٹنی کے بچے کو حرکت دیگا تو وہ پکارے گی(حوار اونٹنی کے دودھ پیتے بچے کو کہتے ہیں۔ دودھ چھڑا لیا جائے تو بچہ کو فصیل کہتے ہیں۔ مراد یہ ہے کہ اس کو غم یاد دلاؤ تو وہ حرکت میں آئے گا)

❁ الحَرَکَةُ بَرَکَةٌ: حرکت میں برکت ہے۔

❁ الحَزمُ حِفظُ مَاوُلِّیتَ وتركُ ماکُفِیتَ: احتیاط یہ ہے کہ تو اس چیز کو محفوظ رکھے جو تیرے سپرد کی گئی ہے اور اس چیز کو چھوڑ دے جس کی ضرورت نہیں۔

❁ الحَزمُ سُوءُ الظَنِّ بالناس: احتیاط لوگوں کے ساتھ بدگمانی ہے۔

❁ اَحزَمُ مِنَ الحِربَاءِ: گرگٹ سے زیادہ محتاط(کیونکہ جب گرگٹ درخت پر چڑھتا ہے تو جب تک دوسری ٹہنی نہ پکڑ لے پہلی کو نہیں چھوڑتا۔ حرباء میں الف تانیث کا نہیں بلکہ الحاقی ہے جیسے علباء میں)

❁ لایَحزُنْكَ دَمٌ هَرَاقَهُ اَهلُهُ: اس خون پر غم نہ کر جو اس کے اہل ہی نے بہایا ہے۔

❁ یَحسَبُ المَمطُورُ اَنَّ کُلًّا مُطِرَ: بارش میں بھیگا ہوا سمجھتا ہے کہ ہر شخص بارش میں بھیگا ہوگا۔

❁ لاحَسَبَ کالتَواضُعِ: تواضع جیسی کوئی شرافت نہیں۔

❁ حَسْبُكَ مِنْ غِنًى شِبَعٌ وَرِيٌّ: شکم سیری اور سیرابی تیرے لئے کافی دولتمندی ہے (یعنی اتنے مال پر قناعت کر جس سے تو پیٹ بھر کر کھا سکے اور پیاس بجھا سکے اور باقی جو بچے وہ سخاوت کر دے۔ یہ مثل امری القیس کی ہے۔

❁ حَسْبُكَ مِنْ شَرٍّ سَمَاعُهُ: شر کا سن لینا ہی تمہارے لئے کافی ہے۔ (اتنے پر اکتفاء کر خود دیکھنے کا ارادہ نہ کر)

❁ اَلْحَسَدُ مَطِيَّةُ التَّعَبِ: حسد مشقت کی سواری ہے۔

❁ مَنْ حَسُنَ ظَنُّهُ طَابَ عَيْشُهُ: نیک گمان کرنے والا خوش گزران ہوتا ہے۔

❁ حَسَنٌ فِي كُلِّ عَيْنٍ مَاتَوَدّ: ہر آنکھ میں اس کا محبوب ہی اچھا ہے۔ (یہ عربوں کے اس قول کے قریب ہے جس میں کہا گیا ہے۔ حُبُّكَ الشئ يُعْمِيْ وَيُصِمّ اس کا مفہوم شروع میں ملاحظہ ہو)

❁ حُسْنُ الظَّنِّ وَرْطَةٌ: حسن ظن گہرا گڑھا ہے (ورطة کا معنی ہلاکت، ایسا معاملہ جس سے چھٹکارا مشکل ہو۔ یہ عربوں کے اس قول کے قریب ہے کہ اَلْحَزْمُ سوءُ الظن بالناس (احتیاط لوگوں کے ساتھ بدگمانی کرنا ہے)

❁ لِكُلِّ حَسَنٍ عَائِبٌ: ہر اچھے کو عیب دار بنانے والا بھی ہوتا ہے۔

❁ اَلْحَسَنَةُ بين السَّيِّئَتَيْنِ: نیکی دو برائیوں کے درمیان ہوتی ہے۔ (درمیانے کام کے لئے بولا جاتا ہے۔ یہ خَيْرُ الْأُمُورِ أَوْسَاطُهَا کے معنی میں ہے۔ (یعنی بہترین کام وہ ہیں جو اعتدال سے کئے جائیں)

❁ أَحْسَنُ مِنَ الدُّنْيَا الْمُقْبِلَة: آنے والی دنیا سے زیادہ حسین۔

❁ أَحْسَنُ مِنَ النَّارِ: آگ سے زیادہ خوبصورت۔

❁ أَحْسَنُ مِنَ الطَّاوُوس: مور سے زیادہ خوشنما۔

❁ أَحْسَنُ مِنْ زَمَنِ الْبَرَامِكَة: برمکیوں کے زمانہ سے زیادہ خوبصورت۔

❁ أَحْسَنُ مِنَ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ: آفتاب و ماہتاب سے زیادہ خوبصورت۔

❁ اَلْإِحْسَانُ يَقْطَعُ اللِّسَانَ: احسان زبان بند کر دیتا ہے۔

❁ أَحُشُّكَ وَتَرُوثُنِي: میں تو تجھے گھاس چراتا ہوں اور تو مجھ پر گوبر کرتا ہے۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو احسان فراموشی کرے)

❁ أَحَشَفًا وَسُوءَ كِيْلَة: کھجور بھی ردی اور پیمانہ بھی کم۔ (الكِيْلَة كيل سے اسم نوع ہے۔ حَشَف بمعنی ردی کھجور۔ یعنی تو ردی کھجور اور کم ناپنے جیسی دو برائیوں کا مرتکب ہے۔ اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے۔ جس میں دو ناپسندیدہ خصلتیں ہوں یا دو طرف سے ظلم کرے)۔

❁ اَلْحَصَاةُ مِنَ الْجَبَلِ: کنکری پہاڑ کا جزء ہے۔ (کند ہم جنس باہم جنس پرواز)

❁ كُلٌّ يَحْتَطِبُ فِي حَبْلِهِ: ہر ایک اپنی رسی میں ہی لکڑیاں جمع کرتا ہے۔

❁ كَحَاطِبِ لَيْلٍ: رات کو لکڑیاں جمع کرنے والے کی طرح (اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو ہر چیز جمع کرتا چلا جائے اچھی بری نہ دیکھے۔ حَاطِب لکڑیاں جمع کرنے والے کو کہتے ہیں)

❁ حَظٌّ فِي السَّحَابِ وَعَقْلٌ فِي التُّرَابِ: نصیب بادلوں میں اور عقل مٹی میں۔

❁ حَظٌّ جَزِيْلٌ بَيْنَ شِدْقَيْ ضَيْغَمٍ: بڑا حصہ شیر کے جبڑوں میں۔ (اس پسندیدہ چیز کیلئے بولا جاتا ہے، جو ناقابل حصول ہو)

❁ إِلَّا حَظِيَّةً فَلَا أَلِيَّةً: عزت و رتبہ والی نہیں تو بھی کوتاہی کرنے والی نہ بن۔ (حَظِيَّة حُظْوَة سے مشتق ہے بمعنی مرتبہ، عزت اور أَلِيَّة اَلْو سے لیا گیا ہے۔ بمعنی تقصیر (کوتاہی) مفہوم یہ ہے کہ اگر تو معزز و صاحب رتبہ نہ ہو تو کوتاہی کرنے والی بھی نہ ہو۔ اس عورت کے متعلق کہا گیا ہے جو اپنے خاوند کو محبوب نہ ہو تو بھی اسے چاہئے کہ اس سے محبت کرنے میں کوتاہی نہ کرے۔ مدارات یہ ہے کہ لوگوں کی مرادات کر کے اپنا مطلب نکالنا چاہئے)

❁ مَنْ حَفَرَ حَفِيْرًا لِأَخِيْهِ كَانَ حَتْفُهُ فِيْه: جو کوئی اپنے بھائی کیلئے گڑھا کھودتا ہے۔ اس کی موت اسی گڑھے میں ہوتی ہے۔

❁ مَنْ حَفَرَ حُفْرَةً وَقَعَ فِيْهَا: جو کوئی گڑھا کھودے خود اس میں گر جاتا ہے۔ مَنْ حَفَرَ مَغْوَاةً...... بھی منقول ہے۔ مَغْوَاة اس گڑھے کو کہتے ہیں جو بھیڑیے اور بجو کیلئے کھودا جاتا تھا۔ ہر جائے ہلاکت کو بھی مَغْوَاة کہا جاتا ہے۔

❁ تَحَفَّظْ أَخَاكَ الا مِن نفسه: تو اپنے بھائی کی حفاظت کر سکتا ہے، اس کے نفس سے نہیں۔ (مفہوم یہ ہے کہ تو اپنے بھائی کی لوگوں سے حفاظت کر سکتا ہے اگر وہ اس کے خلاف برا ارادہ رکھتے ہوں لیکن اگر وہ خود اپنے آپ کو نقصان پہنچانا چاہے، تو تو اس سے محفوظ رکھنے کے لئے کچھ نہیں کر سکتا)

❁ حَافِظْ عَلَى الصَّدِيقِ وَلَوْ فِي الْحَرِيقِ: دوست کی حفاظت کر خواہ آگ میں کودنا پڑے۔

❁ إِحْفَظْ مَا فِي الْوِعَاءِ بِشَدِّ الْوِكَاءِ: جو کچھ برتن میں ہے اس کی حفاظت برتن کا منہ باندھ کر کر۔ (وکاء مشک وغیرہ کا بندھن احتیاط برتنے پر اکسانے کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ أَحْفَظُ مِنَ الْأَرْضِ: زمین سے زیادہ حفاظت کرنے والا۔

❁ اَلْحَفِيظَةُ تُحَلِّلُ الْأَحْقَادَ: غیرت دشمنیاں ختم کر دیتی ہے۔ (حفیظة بمعنی غضب و غیرت اس کی جمع حَفَائِظ ہے، مفہوم یہ ہے کہ کسی دوست یا رشتہ دار پر ظلم ہوتے دیکھ کر غیرت جوش مارتی ہے۔ خواہ دل میں اس سے کینہ ہی کیوں نہ ہو۔ اس معنی کا حامل عربوں کا یہ مقولہ ہے: عِنْدَ الشَّدَائِدِ تَذْهَبُ الْأَحْقَادُ (مصائب کے وقت دشمنیاں ختم ہو جاتی ہیں)

❁ حَقٌّ يَضُرُّ خَيْرٌ مِنْ بَاطِلٍ يَسُرُّ: ضرر رساں حق مسرت بخش باطل

سے بہتر ہے۔

اَلْحَقُّ خَيْرُ مَا يُقَال: کہنے کے لائق باتوں میں بہترین حق بات ہے۔

اَلْحَقُّ مَغْضَبَةٌ: حق باعث غضب ہے۔ (ایسے شخص کے متعلق کہا جاتا ہے جس سے کسی معاملہ کے بارے میں سچ بولا جائے تو اسے غصہ آ جائے)

اَلْحَقُّ أَبْلَجُ وَالْبَاطِلُ لَجْلَجٌ: حق واضح اور روشن ہوتا ہے، جبکہ باطل گڈمڈ۔ (أبلج واضح اور روشن کے معنی میں ہے جبکہ لجلج گڈمڈ، الجھا ہوا)

هَذَا أَحَقُّ مَنْزِلٍ بِتَرْكٍ: یہ چھوڑنے کے لئے نہایت مناسب مقام ہے (ہر ایسی چیز کے متعلق کہا جاتا ہے جو چھوڑ دینے کی مستحق ہو جیسے مرد، پڑوس وغیرہ)

أَحْقَدُ مِنْ جَمَلٍ: اونٹ سے زیادہ کینہ توز (ہمارے ہاں اس کا متبادل شتر کینہ کا لفظ ہے)

مَنْ حَقَرَ حَرَمَ: جس نے حقیر جانا محروم ہوا۔ (یعنی جسے حقیر جانے گا اسے اس کا حق نہ دے گا)

أَحْقَرُ مِنَ التُّرَاب: مٹی سے زیادہ حقیر۔

مَا حَكَّ جِلْدَكَ مِثْلُ ظِفْرِكَ: تیری کھال کو تیرے ناخن کی طرح کوئی چیز نہیں کھجلا سکتی۔ (تجھ جیسا تیری ضرورت کو کوئی اور پورا نہیں کرتا دوسروں سے زیادہ اپنے پر اعتماد پر اکسانے کے بارے میں بولا جاتا ہے)

إِذَا حَكَكْتُ قَرْحَةً أَدْمَيْتُهَا: جب کسی زخم کو کھجاتا ہوں اس سے خون نکال لیتا ہوں۔ (یعنی جب کسی مقصد کا ارادہ کرتا ہوں تو اسے انتہاء تک پہنچا کر چھوڑتا ہوں۔

تَحَكَّكَتِ الْعَقْرَبُ بِالْأَفْعَى: بچھو سانپ کو تکلیف دینے پر تیار ہوا (یہ مثل اس شخص کے حق میں بولی جاتی ہے جو اپنے سے زیادہ طاقت ور سے مقابلہ کرے)

أَحْكَمُ مِنْ لُقْمَان: لقمان سے زیادہ دانا۔

الحِكْمَةُ ضَالَّةُ المُؤْمِن: (حکمت مومن کی گمشدہ چیز ہے۔ (یعنی مومن جہاں سے ملے دانایاں اکٹھی کرنے کا بڑا خواہاں رہتا ہے اور انہیں حاصل کر لیتا ہے)

أَحْكَى مِنْ قِرْد: بندر سے زیادہ نقل کرنے والا (کیونکہ بندر انسان کے افعال کی نقل کرتا ہے سوائے گویائی کے)

إذا حَلَّتِ الْمَقَادِيرُ بَطَلَتِ التَّدَابِير: تقدیر کے آگے تمام تدبیریں بیکار ہو جاتی ہیں۔

أَحَلُّ مِنْ لَبَنِ الأُمِّ: ماں کے دودھ سے زیادہ حلال۔

حَلَبَ الدَّهْرَ أَشْطُرَهُ: اس نے زمانہ کے تھنوں کو دوہا ہے۔ یہ حلب أشطرَ الناقة سے مستعار لیا گیا ہے۔ اونٹنی کے دو تھن آگے اور دو پیچھے ہوتے ہیں۔ انہیں خِلفین کہا جاتا ہے۔ ہر دو خلفین کو شطر کہتے ہیں۔ اُشْطُرَهٗ کا نصف بدل کی وجہ سے ہے یعنی کہنے والے نے حَلَبَ اشطرَ الدهر کہا ہے۔ مفہوم: اس نے زمانہ کے دونوں شطروں کو آزمایا ہے۔ یعنی خیر کو بھی اور شر کو بھی اور زمانے کے سرد وگرم دیکھے ہیں۔) اردو میں وہ سرد وگرم چشیدہ ہے، جاندیدہ ہے۔ وغیرہ)

حَلَبْتُهَا بِالسَّاعِدِ الأَشَدِّ: میں نے اسے طاقت ور کلائی سے دوہا (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو طاقت سے اپنا حق لے۔ ساعد بمعنی پہنچا، کلائی، بازو)

أَحْلُبُ حَلَبًا لَكَ شَطْرُهُ: اچھی طرح دھو، تیرا بھی حصہ ہے۔ (طلب اور مطلوب میں مساوات پر اکسانے کے لئے بولا جاتا ہے۔ نیز ایسے شخص کے متعلق بھی کہا جاتا ہے جو اپنے ساتھی کی کسی معاملہ میں مدد کرے، جس میں اس کا بھی حصہ ہو)

هذا حَلَبٌ لَكَ شَطْرُهُ: اس دوہنے میں تیرا بھی حصہ ہے۔ (ایسے عمل کے بارے میں کہا جاتا ہے جس میں فریقین کا نفع ہو۔

حَلُوبَةٌ تُثْمِلُ وَلَا تُصَرِّحُ: ایسی دودھ دینے والی اونٹنی جو جھاگ والا دودھ دیتی ہے، خالص دودھ نہیں دیتی۔ (حلوبة دودھیل اونٹنی۔ ایسے شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو بکثرت وعدے اور وعید کرے، لیکن ان کو پورا نہ کرے)

لَسْتَ من أَحْلاسِهَا: تو اس کے ساتھیوں سے نہیں ہے۔ (احلاس الخیل گھوڑوں والے جو گھوڑوں پر ہی سوار رہیں)

حَلَّقَتْ بِهِ عَنْقَاءُ مُغْرِب: عنقاء مغرب نے اس کا احاطہ کر لیا ہے (ایسی چیز کے لئے کہا جاتا ہے جس کے ملنے کی امید نہ ہو یعنی جو مایوس کن ہو۔ عنقاء ایک بڑے پرندے کو کہتے ہیں جو نام کے لحاظ سے تو معروف ہے، مگر جسم کے لحاظ سے انجانا ہے۔ اغرب کا معنی انجانا ہونا ہے۔ اس پرندہ کو مغرب اس لئے کہا جاتا ہے کہ لوگوں سے دور رہتا ہے۔ اس کی صفت مونث اس لئے نہیں لائی گئی کہ عنقاء ایسا اسم ہے جو مذکر ومونث دونوں کے لئے مستعمل ہے۔ صفت کے طور پر عنقاءُ مغربٌ اور اضافت کی صورت میں عنقاءُ مغربٍ کہا جاتا ہے)

هُمْ كَالْحَلْقَةِ الْمُفْرَغَةِ لا يُدْرَى أَيْنَ طَرَفَاهَا: وہ ڈھلے ہوئے حلقہ کی طرح ہیں معلوم نہیں اس کے دونوں سرے کہاں ہیں۔ (یہ فاطمہ بنت الخوشب الانماریہ زیاد العبسی کی بیوی کا مقولہ ہے۔ اس کے سات بیٹے تھے اور شرفائے عرب میں شمار ہوتے تھے۔ ایک دن اس سے پوچھا گیا۔ آپ کو کونسا بیٹا سب سے افضل ہے؟ تو اس نے کہا: ربیع نہیں بلکہ عمار، نہیں نہیں بلکہ فلاں، پھر بولی: میں انہیں گم کروں اگر مجھے معلوم ہو کہ ان میں سے کون سب سے افضل ہے۔ هم كالحلقة المفرغة لا يُدْرَى أيْنَ طرفاها)

حِلْمِي أَصَمُّ وأُذُنِي غيرُ صَمَّاء: میرا حلم بہرا ہے کان بہرے نہیں (یعنی میں اپنی بردباری کی وجہ سے فحش کلام سے احتراز کرتا ہوں

اگر چہ کانوں سے سن لیتا ہوں۔ یہ صابر اور بردبار کی مثال ہے)

❁ أَحْلَمُ مِنَ الأَحْنَف: احنف سے زیادہ بردبار۔ (یہ احنف بن قیس کی طرف اشارہ ہے جو بنی تمیم سے تھا اور بردبار کہلاتا اور تسلیم کیا جاتا تھا)

❁ الحَلِيمُ مَطِيَّةُ الجَهُولِ: بردبار جاہل کی سواری ہے (اس کا مطلب ہے کہ بردبار شخص جاہل کی جہالت برداشت کر لیتا ہے اس سے انتقام نہیں لیتا)۔

❁ لاتَكُنْ حُلُوًا فَتُسْتَرطَ ولا مُرًّا فَتُعْقِي: میٹھا نہ بن کہ نگل لیا جائے اور نہ کڑوا کہ اگل دیا جائے (استراط، نگلنا، اعقاء تلخی کی وجہ سے اگل دینا۔ مراد یہ ہے کہ کڑواہٹ میں حد سے تجاوز نہ کرو کہ پھینک دیئے جاؤ اور مٹھاس میں حد سے نہ بڑھو کہ نگل لیئے جاؤ۔ یعنی صورتوں میں میانہ روی اختیار کرو)

❁ أَحْلَى مِنَ العسل: شہد سے زیادہ میٹھا۔

❁ أَحْلَى مِنْ نَيْلِ المُنَى: حصول مراد سے زیادہ شیریں۔

❁ أَحْلَى مِنْ حياةٍ مُعَادَة: دوبارہ زندگی سے زیادہ شیریں۔

❁ اَلْحَمْدُ مَغْنَمٌ والمَذَمَّةُ مَغْرَمٌ: تعریف مال غنیمت ہے اور مذمت تاوان (تعریف کے اکتساب اور اس کے غیر سے اجتناب پر اکسانے کے بارے میں بولا جاتا ہے۔ مفہوم یہ ہے کہ فائدہ پہنچا کر تعریف کرانا، فائدہ حاصل کرنا غنیمت پانا ہے اور قابل مذمت کام کیا تو نقصان اٹھاؤ گے۔ یوں وہ مال جس سے تم نے تعریف کمائی تھی جاتا نہیں رہے گا اور تمہیں برائی سے بچائے گا)

❁ كَانَ حِمارًا فَاسْتَأتَنَ: وہ گدھا تھا بعد میں گدھی بن گیا۔ (استاتن بمعنی گدھی ہو جانا ہے۔ اور ایسا ہوتا نہیں۔ اس سے مراد صرف یہ ہے کہ وہ قوی تھا پھر چاہا کہ کمزور ہو جائے، عزیز و غالب تھا بعد میں ذلیل ہو گیا۔

❁ أَحْمَقُ مِنْ دُغَةَ: دغہ سے زیادہ بیوقوف (دغہ جو ایک عورت کا نام تھا اتنی بیوقوف تھی کہ اپنے بیٹے کے تالو کو ہلتا دیکھا، بیٹا سوتا کم اور روتا زیادہ تھا۔ اس نے اپنی سوت سے کہا مجھے چھری دینا سوت نے چھری دیدی اسے معلوم نہ تھا کہ بچے کی ماں کیا کرنا چاہتی ہے۔ بچے کی ماں نے جا کر چھری سے اپنے بیٹے کا تالو پھاڑ کر دماغ نکال دیا۔ سوت پیچھے سے آئی اور پوچھا۔ کیا کر رہی ہو؟ بچے کی ماں نے کہا: میں نے یہ پیپ اس کے سر سے نکال دی ہے تاکہ اسے نیند آجائے اور اب وہ سویا ہوا ہے)

❁ أَحْمَقُ من رِجْلَة: رجلہ سے زیادہ بیوقوف (رجلۃ خرفہ کے ساگ کو کہتے ہیں جو سیلابی نالوں میں اگتا ہے اور سیلاب اسے بہالے جاتا ہے)

❁ أَحْمَقُ مِنْ شَرَنْبَثَ: شرنبث سے زیادہ احمق (شرنبث کی حماقتوں میں سے ایک یہ ہے کہ اس نے اپنا مال صحرا میں دفن کیا اور بدلی کے سائے کو نشانی مقرر کیا جو اس پر آیا ہوا تھا۔ جب مال نکالنے کے لئے لوٹا، سایہ وہاں سے ہٹ چکا تھا۔ چنانچہ اسے وہ جگہ نہ ملی اور یوں اس نے مال کھو دیا)

❁ أَحْمَقُ مِنْ عِجْل: عجل سے زیادہ احمق (عجل بنی وائل کا ایک شخص تھا۔ اسے کہا گیا۔ تم نے اپنے گھوڑے کا کیا نام رکھا ہے؟ وہ اٹھ کر گیا اور گھوڑے کی آنکھ پھوڑ کر کہا میں نے اس کا نام اعور (کانا) رکھا ہے)

❁ أَحْمَقُ مِنْ نَعَامَةَ: شتر مرغ سے زیادہ بیوقوف (شتر مرغ غذا کی تلاش میں نکلتا ہے۔ راستہ میں کہیں کسی دوسرے شتر مرغ کا انڈہ مل جائے تو اسے سینے بیٹھ جاتا ہے اور اپنا انڈہ بھول جاتا ہے اور واپس نہیں آتا جس کی وجہ سے وہ انڈہ خراب ہو جاتا ہے)

❁ أَحْمَقُ مِنْ هَبَنَّقَة: ہبنقہ سے زیادہ احمق (ہبنقہ بنی قیس بن ثعلبہ کا ایک فرد تھا۔ اس کی ایک حماقت یہ ہے کہ وہ اپنے لوگوں کی بکریاں چراتا تھا۔ موٹی بکریوں کو دوب گھاس چراتا اور کمزور بکریوں کو اس سے دور رکھتا اسے کہا گیا، تجھ پر ہلاکت ہو کیا کر رہے ہو؟ ہبنقہ نے جواب دیا میں اسے خراب نہیں کرتا جسے اللہ نے ٹھیک کیا ہے اور نہ اسے ٹھیک کرتا ہوں جسے اللہ نے خراب کیا ہے۔ ایک اور حماقت یہ ہے کہ اس نے اپنی گردن میں گھونگھوں، ہڈیوں اور ٹھیکریوں کا ایک ہار ڈالا ہوا تھا۔ اس سے اس ہار کے متعلق سوال کیا گیا تو اس نے جواب دیا۔ یہ ہار اس لئے پہنا ہے کہ اس کے ذریعے خود کو پہچان سکوں اور بھٹکوں نہیں۔ ایک رات سوتے میں اس کے بھائی نے اس کا ہار اتار کر خود پہن لیا۔ صبح ہوئی اور ہار کو اپنے بھائی کی گردن میں پڑا دیکھا تو کہا بھائی تو تو میں ہے تو میں کون ہوں؟

❁ أَحْمَقُ مِنْ مَاضِغِ المَاءِ: پانی چبانے والے سے زیادہ احمق۔

❁ أَحْمَقُ مِنَ القابِضِ عَلَى الماء: پانی کو پکڑنے والے سے زیادہ احمق۔

❁ احمق من ناطح الماء: پانی کو سینگ مارنے والے سے زیادہ احمق۔

❁ أَحْمَقُ مِنْ لاطِمِ الأَرْضِ بِخَدَّيْهِ: اپنے رخساروں سے زمین کو تھپڑ مارنے والے سے زیادہ احمق۔

❁ أَحْمَقُ مِنْ نَاطِحِ الصَّخْرِ: چٹان کو سینگ مارنے والے سے زیادہ احمق۔

❁ يَحْمِلُ التَّمْرَ إلى البَصْرة: کھجوریں بصرہ لے جاتا ہے (بصرہ تو کھجوروں کا گھر ہے۔ گویا "الٹے بانس بریلی کو" کا مصداق بنتا ہے)

❁ لايُحَمِّلُ اللهُ نَفْسًا غَيْرَ طَاقَتِهَا: اللہ کسی پر اس کی طاقت سے زیادہ بوجھ نہیں ڈالتا۔

❁ لَمْ يَحْمِلْ خَاتَمِي مثلُ خِنْصَرِي: میری چھنگلیا کی طرح کسی نے میری انگوٹھی کو برداشت نہیں کیا (جس کا کام اسی کو ساجھے)

❁ أَنَّمَا يُحْمَلُ الكَلُّ على أَهْلِ الفَضْلِ: بوجھ تو انہیں پر ڈالا جاتا ہے جو اسے اٹھا سکیں۔ (کل کا معنی بوجھ ہے)

❁ يَاحَامِلَ اذْكُرْ حَلًّا: (اے لادنے والے کھولنا بھی یاد رکھنا۔ (اس کی اصل یہ ہے کہ کچھ لوگوں نے سفر کی حالت میں کوچ کیا۔ جن رسیوں سے سامان باندھا ان کی گرہیں بہت سخت لگا دیں۔ منزل پر اترے تو

سامان کھولنے میں بہت دشواری پیش آئی۔ جب دوسری منزل کے لئے سامان لادنے لگے تو ان میں سے ایک نے کہا۔ یا حامل اذکر حلا۔ یہ مثل عواقب پر نظر رکھنے کے لئے بولی جاتی ہے)

❁ **أَحْمَلُ مِنَ الأَرْضِ:** زمین سے زیادہ بوجھ اٹھانے والا۔

❁ **حَمِيَ فَجَاشَ مِرْجَلُهُ:** وہ گرم ہوا تو اس کی ہانڈی بھی ابل پڑی۔ (یعنی سخت غضبناک ہوا)

❁ **يَحْمِيْ جَوَابِيَهُ نقيقُ الضِفْدِعِ:** مینڈکوں کی ٹرٹر اس کے تالابوں کی حفاظت کرتی ہے۔ (جوابی، جابیۃ کی جمع ہے جابیۃ کا معنی حوض ہے۔ اس شخص کے لئے کہتے ہیں جس کے پلے کچھ نہ ہو سوائے باتوں اور بک بک کے)

❁ **رُبَّ حَامٍ لِأَنْفِهِ وهو جَادِعُهُ:** بہت سے لوگ جو اپنی ناک بچاتے ہیں دراصل اس کو کاٹنے والے ہوتے ہیں۔

❁ **حِمَاكَ أَحْمَى لَكَ:** تیرا اپنا دفاع ہی تیرا زیادہ محافظ ہے۔

❁ **أَحْمَى مِن انف الأسد:** شیر کی ناک سے زیادہ محفوظ۔

❁ **أَحْمَى مِنْ مُجِيرِ الجَرَاد:** ٹڈی کو پناہ دینے والے سے زیادہ محافظ (مدلج بن سوید الطائی ایک دن اپنے خیمہ میں اکیلا تھا۔ اچانک بنی طے کے کچھ لوگ آگئے ان کے پاس برتن تھے مدلج نے کہا کہ کیا بات ہے؟ انہوں نے جواب دیا تمہارے صحن میں ٹڈیاں اتری ہوئی ہیں، ہم انہیں لینے آئے ہیں، اس پر مدلج اپنے گھوڑے پر سوار ہوگیا اور نیزہ ہاتھ میں لے کر کہا: خدا کی قسم! تم میں سے کوئی ٹڈیوں سے کوئی واسطہ نہ رکھے ورنہ میں اسے قتل کردوں گا۔ اور ٹڈیوں کی رکھوالی کرتا رہا یہاں تک کہ دھوپ تیز ہونے پر ٹڈیاں اڑ گئیں تب کہا۔ اب ٹڈیوں کو پکڑ سکتے ہو کیونکہ وہ میرے پاس سے چلی گئی ہیں۔

❁ **حَانِيَةٌ مُخْتَضِبَةٌ:** ایک شفیق خضاب لگانے والی عورت (ایک عورت جس کا شوہر فوت ہوگیا تھا اس کا ایک بیٹا تھا اس کا کہنا تھا کہ وہ شادی نہیں کرے گی اور اپنے بیٹے پر متوجہ رہے گی۔ اس کے باوجود وہ اپنے ہاتھوں پر مہندی لگاتی تو اسے یہ بات کہی گئی۔ یہ مثل ایسے شخص کے بارے میں بولی جاتی ہے جس کا معاملہ شک میں مبتلا کرتا ہو)

❁ **الحَاجَةُ تَفْتُقُ الحِيلَةَ:** ضرورت حیلہ پیدا کردیتی ہے (یعنی ضرورت پورا کرنے کے لئے کوئی نہ کوئی حیلہ کرنا پڑتا ہے۔ جیسے ہمارے ہاں محاورہ ہے۔ ''ضرورت ایجاد کی ماں ہے'')

❁ **حَالَ الجَرِيضُ دُونَ القَرِيض:** شعر کے آگے غم حائل ہوگیا۔ (جریض: غم قریض: شعر۔ اصل اس کی یہ ہے کہ نعمان کے دو دن ایسے تھے جن میں سے ایک شدت اور دوسرا نعمت کا دن تھا۔ جو شخص شدت کے دن ملتا اسے قتل کروادیتا اور جو نعمت کے دن ملتا اس کو مالدار بنادیتا۔ ہوا یہ کہ شدت کے دن نعمان کو شاعر عبید بن الابرص جو اس کے خاص قدماء میں سے تھا ملنے آیا تو نعمان نے اس سے کہا۔ کاش تو ہمیں کسی اور دن ملنے آتا۔ لہٰذا اب تو اپنی جان کے علاوہ کوئی خواہش کر۔ شاعر نے کہا: کہ اپنی جان سے مجھے کوئی چیز عزیز نہیں۔ نعمان نے کہا یہ نہیں ہو سکتا۔ اور اس سے اپنے شعر سنانے کی فرمائش کرڈالی۔ تو عبید شاعر نے کہا:

**حال الجریضُ دو القریض** اور یہ ضرب المثل بن گئی۔

یہ بھی کہا گیا ہے کہ اس مثل کا اصل یہ ہے کہ ایک شخص کا بیٹا اچھے شعر کہتا تھا۔ باپ نے اس سے منع کیا۔ تو اس سے اس کے دل کو صدمہ ہوا، وہ بیمار پڑ گیا اور قریب المرگ ہوگیا تو اس کے والد نے اسے شعر کہنے کی اجازت دیدی۔ تو اس نے یہ مصرع کہا حال الجریض دون القریض۔ یہ مثل ایسے معاملہ کے لئے ہے جس پر آخر الامر قدرت حاصل ہو جب وہ کچھ سودمند نہ رہے)

❁ **حَالَ الأَجَلُ دُوْنَ الأَمَلِ:** امید کے سامنے موت حائل ہوگئی۔ (یہ پہلی مثل کے قریب قریب ہے)

❁ **إن حَالَتِ القَوْسُ فَسَهْمِيْ صائِب:** اگرچہ میری کمان ٹیڑھی ہے مگر میرا نشانہ خطا نہیں ہوتا (حالت القوس کا معنی کمان کا سیدنا نہ رہنا، جبکہ سھم صائب اس تیر کو کہتے ہیں جو نشانہ پر لگے اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جس کی دولت و نعمت نہ رہے مگر مروت باقی ہو۔

❁ **رُبَّ حَالٍ أَفْصَحُ من لسانٍ:** کئی دفعہ حال زبان سے زیادہ فصیح ہوتا ہے۔

❁ **أَحْوَلُ مِن أَبِي قَلَمُون:** ابوقلمون سے زیادہ بدلنے والا۔ ابوقلمون ایک قسم کا کپڑا جس کے رنگ آنکھوں جیسے مختلف رنگ کے ہوتے ہیں۔

❁ **أَحْوَلُ مِن أَبِي بَرَاقِش:** ابو براقش سے زیادہ متلون (ابو براقش ایک پرندہ ہے جو ایک دن میں کئی مختلف رنگ بدلتا ہے)

❁ **الحَاوِي لاينجو من الحَيَّاتِ:** سانپ پر منتر پڑھنے والا سانپوں سے نہیں بچتا۔ (مراد جو سانپ پکڑتا ہو کبھی نہ کبھی ڈسا جاتا ہے)

❁ **أَحْيَرُ مِنْ ضَبٍّ:** گوہ سے زیادہ متحیر (کیونکہ گوہ جب اپنا بل چھوڑ کر جاتا ہے تو واپسی کا راستہ بھول جاتا ہے اور حیران ہوتا ہے۔ یہ بھی کہا گیا ہ کہ جب وہ اپنا بل چھوڑ کر جانے لگتا ہے تو دروازے کے پاس پتھر رکھ دیتا ہے تا کہ اس سے راستہ پالے۔ لیکن اگر شکاری پتھر کو وہاں سے ہٹا دے تو وہ اسے متحیر کرکے پکڑ لیتا ہے)

❁ **حِيلَةُ مَنْ لاحِيلَةَ لَهُ الصبر:** جس کا کوئی حیلہ نہ ہو اس کا حیلہ صبر ہے۔ اس کا مفہوم یہ ہے کہ جو خود کو ناپسندیدہ بات دور کرکے فائدہ نہ پہنچا سکے وہ صبر تو کرسکتا ہے اور صبر کے ثواب اور اچھی بات میں اس کے لئے نفع کا اکتساب کرسکتا ہے)

❁ **مَاحِيلَةُ الرَامِي إذا إنْقَطَعَ الوَتَر:** جب تانت ہی ٹوٹ جائے تو تیر انداز کیا کرسکتا ہے۔

❁ **إذَا حَانَ القَضَاءُ ضَاقَ الفَضَاءُ:** جب قضا آتی ہے تو فضا تنگ ہو جاتی ہے۔

❁ **لاتُحْيِي البَيْضَ وتَقْتُلُ الفِرَاخ:** ایسا نہ کر کہ انڈے رہنے دے اور

چوزے مار ڈالے (یعنی چھوٹی چیز کی حفاظت کی قیمت پر بڑی چیز کو ضائع نہ کر)

❁ حَيَّاكَ مَنْ خَلَا فُوْهُ: تجھے خالی منہ والے نے سلام کیا۔ اس کی اصل یہ بتائی جاتی ہے کہ ایک شخص کھانا کھا رہا تھا کہ ایک اور شخص اس کے پاس سے گزرا اور اسے سلام کیا۔ منہ میں خوراک کی وجہ سے وہ اس کا جواب نہ دے سکا تو اس نے یہ بات کہی۔ ساتھی سے بے توجہی کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ لاحَيٌّ فَيُرجَى ولا مَيِّتٌ فَيُنسَى: نہ زندہ ہے جس سے امید کی جائے اور نہ مردہ جس کو بھلایا جائے۔

❁ أحيا من فَتَاةٍ: نوجوان عورت سے زیادہ حیادار۔

❁ أحيا مِنْ مُخَدَّرَة: پردہ نشین عورت سے زیادہ باحیا۔

❁ أحيا مِن هَدِيّ: دلہن سے زیادہ حیادار۔ ہدی: (جسے آراستہ کر کے شوہر کو دیا گیا ہو)

❁ أحيا مِن ضَبّ: گوہ سے زیادہ لمبی عمر والا یہاں أَحْيَىٰ حياة سے معنی لمبی عمر والا ہے۔ لوگوں کا خیال ہے کہ گوہ کی عمر طویل ہوتی ہے۔

❁ الحَيَاءُ مِنَ الإيمَانِ: حیا ایمان کا جز ہے۔ (کیونکہ باحیاء شخص حیاء کی وجہ سے گناہوں سے بچا رہتا ہے۔ اس کی طرف عربوں کا یہ قول اشارہ کرتا ہے۔

❁ إذا لَمْ تَسْتَحِي فَاصْنَعْ مَاشِئْتَ: جب تو حیا نہ کرے تو جو چاہے کر۔ غالباً فارسی میں اس سلسلہ میں کہا جاتا ہے۔ بے حیا باش دہر چہ می خواہی کن۔

## خ

❁ إمَّا خَبَّتْ وإمَّا بَرَكَتْ: یا تیز دوڑی یا بیٹھ ہی گئی (خبب دوڑ کی ایک قسم یعنی تیز دوڑنا اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو کبھی خیر میں حد سے تجاوز کرتا ہو اور کبھی برائی میں اور دونوں میں منزل پر پہنچ جائے۔

❁ أخبَرْتُهُ بِعُجَرِي وبُجَرِي: میں نے اس کو اپنے تمام رازوں کی اطلاع دیدی۔ (عجر بمعنی پیچ در پیچ رگیں اور بجر بمعنی پیٹ کی ایسی تمام رگیں۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جسے آپ اس پر بھروسہ اور اعتماد کی بناء پر اپنے تمام عیوب سے آگاہ کر دیں۔

❁ تُخبِرُ عَنْ مَجْهُولِهِ مَرْآتُهُ: اس کا ظاہر اس کے باطن کی ترجمانی کرتا ہے۔

❁ يُخبِرُكَ أدنَى الأرضِ عن أقصَاها: زمین کا ابتدائی حصہ اس کے انتہائی حصہ کی خبر دے رہا ہے۔ (یا قریبی حصہ دور کے حصہ کی)

❁ لَيْسَ الخَبَرُ كَالمُعَايَنَةِ: سنی ہوئی بات دیکھی جیسی نہیں۔

❁ عَلَى الخَبِيرِ سَقَطْتَ: جاننے والے کے پاس ہی پہنچے ہو (مراد یعنی اسی سے پوچھا ہے جو معاملہ سے بخوبی واقف ہے)

❁ يَخبِطُ خَبْطَ عَشْوَاءَ: وہ اندھی اونٹنی کی طرح پاؤں مارتا ہے۔ (عشواء کمزور نظر اونٹنی یا اس اونٹنی کو کہا جاتا ہے جسے رات کو نظر نہ آتا ہو اور

یوں وہ ہر چیز روند ڈالتی ہو اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو بے سوچے سمجھے کسی کام میں پڑ جائے یا کسی کام کو لاپرواہی سے کرے۔ اور انجام کا مطلق خیال نہ کرے۔

❁ أخْبَطُ مِنْ حَاطِبِ لَيْلٍ: رات کو لکڑی جمع کرنے والے سے زیادہ بے راہ چلنے والا۔ (ایسے شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو کسی چیز کو جانے بغیر اس کی تعریف کرنے لگے۔ کیونکہ رات کو لکڑیاں جمع کرنے والا ہر چیز اکٹھی کر لیتا ہے اسے بھی جس کی ضرورت ہو اور اسے بھی جس کی ضرورت نہ ہو)

❁ أخْتَلُ مِنَ الذِّئبِ: بھیڑیے سے زیادہ دھوکے باز۔ (ختل کا معنی دھوکا دینا ہے)

❁ مَنْ خَدَمَ الرِّجَالَ خُدِمَ: جس نے لوگوں کی خدمت کی اس کی خدمت کی گئی۔

❁ الخَاذِلُ أخُو القَاتِلِ: جو مدد کرنا چھوڑ دے وہ ایک طرح سے بھائی کا قاتل ہے۔ یعنی ساتھی کو بے یار و مددگار چھوڑنے والا اس کا قاتل ہوتا ہے)

❁ تُخرِجُ المِقْدَحَةُ مَافِي قَعْرِ البُرْمَةِ: چمچہ وہی نکالتا ہے جو ہنڈیا کے پیندے میں ہو (مقدحۃ: چمچہ یا ڈوئی۔ برمۃ: پتھر کی ہانڈی)

❁ قَدْ يَخرُجُ مِنَ الصدفِ غيرُ الدُّرِّ: کبھی سیپ سے موتی کے بجائے کچھ اور نکل آتا ہے۔

❁ لاتَخرُجُ النَّفْسُ من الأمل حَتّى تَدْخُلَ في الأجَلِ: نفس امیدوں کے پھندے سے اس وقت تک نہیں نکلتا جب تک موت کے چنگل میں نہ آ جائے۔

❁ دُونَهُ خَرْطُ القَتَادِ: اس سے آسان تو خاردار درخت کے پتے ہاتھ سے سونتنا ہے (خرط: درخت کے پتے ہاتھ سے کھینچ کر اتارنا کے معنی میں ہے۔ اور قتاد: سوئی جیسے کانٹوں والا درخت۔ ایسے کام کے لئے کہا جاتا ہے جس کے آگے رکاوٹیں ہوں۔

❁ الخَرُوفُ يَتَقَلَّبُ عَلَى الصُّوفِ: بھیڑ کا بچہ اون پر کروٹیں لیتا ہے۔ (ایسے شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو آرام سے زندگی بسر کر رہا ہو)

❁ أخرَقُ مِنْ نَاكِثَةِ غَزْلِهَا: سوت توڑنے والی سے زیادہ احمق۔ (قریش کی ایک عورت جو خود بھی کاتتی اور اپنی کنیزوں سے سوت کتواتی تھی پھر خود ہی کاتا ہوا سوت توڑ ڈالتی اور کنیزوں سے بھی ان کے کاتے ہوئے سوت تڑوا دیتی تھی)

❁ خَرْقَاءُ ذاتُ نِيقَةٍ: پھوہڑ گھڑ بننے والی (خرقاء اس عورت کو کہتے ہیں جو کوئی کام اچھی طرح نہ کر سکے۔ نِيقَة تَنَوَّقَ سے اسم نوع ہے۔ کہا جاتا ہے تَنَوَّقَ في الأمر یعنی اس نے کام کو مضبوطی اور حکمت سے سرانجام دیا۔ ایسے شخص کے لئے کہا جاتا ہے جسے آتا جاتا کچھ نہ ہو لیکن دعویٰ کرے کہ وہ سب کچھ جانتا ہے۔

❁ خَرْقَاءُ عَيَّابَةٌ: پھوہڑ عیب نکالنے والی (یعنی خود کچھ کرنا آتا نہیں مگر

دوسروں میں کیڑے نکالتا ہے)

**أَخْسَرُ مِنَ الْقَابِضِ عَلَى الْمَاءِ:** پانی کو پکڑنے والے سے زیادہ نقصان اٹھانے والا۔

**مَنْ خَشِيَ الذِّئْبَ اَعَدَّ كَلْبًا:** جو بھیڑیے سے ڈرے، کتا تیار کرے۔ (دشمنوں کے لئے تیاری کرنے کی ترغیب کے بارے میں ہے)

**لاتُخَاصِمْ مَنْ إِذَا قَالَ فَعَلَ:** اس سے جھگڑا نہ کرنا جو جب کچھ کہے تو اس کو کر ڈالے۔

**إِيَّاكُمْ وَخَضْرَاءَ الدِّمَنِ:** کوڑے پر اگی ہوئی سبزی سے بچو۔ (دِمن مینگنیوں اور پیشاب والی جگہ) جن پر بسا اوقات خوبصورت سبزہ آگ آتا ہے تو دیکھنے میں وہ خوبصورت ہوتا ہے لیکن اگنے کی جگہ کے لحاظ سے خراب۔ یہ مثل ظاہری حسن سے بچنے کی ترغیب دیتی ہے جس کا باطن خراب ہو)

**الْخَطَأُ زَادُ الْعَجُولِ:** خطا جلد بازی کرنے والے کی زادراہ ہے (یعنی جلد بازی کرنے والا غلطیاں ساتھ لے کر چلتا ہے)

**مَعَ الْخَوَاطِئِ سَهْمٌ صَائِبٌ:** خطا کرنے والے تیروں کے ساتھ نشانہ پر لگنے والا تیر بھی ہوتا ہے۔ (اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو بارہا غلطیاں کرتا ہے اور ایک مرتبہ ٹھیک کام کرلے۔ خواطئی ان تیروں کو کہا جاتا ہے جو نشانہ خطا کریں)

**مَنْ خَطَبَ الْحَسْنَاءَ يُعْطِي مَهْرَهَا:** جو حسینہ کو منگنی کا پیغام بھیجے، اس کا مہر بھی ادا کرے گا۔

**أَخْطَبُ مِنْ سَحْبَانَ وَائِلٍ:** سحبان وائل سے زیادہ خطیب۔ (سحبان وائل باہلہ قبیلے کے خطیبوں اور شاعروں میں سے ایک کا نام)

**لِكُلِّ خِطَابٍ جَوَابٌ:** ہر بات، سوال کا جواب ہوتا ہے۔

**لَيْسَ الْمُخَاطِرُ مَحْمُودًا ولو سَلِمَا:** خطرہ مول لینے والا قابل تعریف نہیں ہوتا، چاہے بچ جائے۔

**خَفَّتْ نَعَامَتُهُمْ:** ان کا شتر مرغ ہلکا ہو گیا (شَالَتْ نَعَامَتُهم بھی کہا جاتا ہے۔ یہ اس وقت کہا جاتا ہے جب کوئی گروہ چشمہ سے کوچ کر کے بکھر جائے۔ شتر مرغ کی صفت ہلکا پن، تیز جانا اور بھاگنا ہے۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ نعامۃ کا معنی قوم کی ایک جماعت ہے۔)

**خَفِّفْ طَعَامَكَ تَأْمَنْ سَقَامَكَ:** ہلکا کھانا کھاؤ گے تو بیماریوں سے محفوظ رہوگے۔ (لفظی ترجمہ اپنا کھانا ہلکا کر، بیمار ہونے سے بچا رہ)

**أَخَفُّ حِلْمًا مِنْ عُصْفُورٍ:** چڑیا سے بھی بڑھ کر جلدی طیش میں آنے والا۔

**أَخَفُّ مِنْ يَرَاعَةٍ:** نرکل سے زیادہ ہلکا۔

**أَخَفُّ مِنْ رِيشَةٍ:** پر سے زیادہ ہلکا۔

**أَخَفُّ مِنَ النَّسِيمِ:** بادنسیم سے زیادہ ہلکا۔

**أَخَفُّ مِنَ الْهَبَاءِ:** غبار سے زیادہ ہلکا۔

**وَهَلْ يُخْفَى عَلَى النَّاسِ الْقَمَرُ:** کیا چاند بھی لوگوں پر مخفی رہتا ہے؟ (ایسی چیز یا معاملہ کے لئے کہا جاتا ہے جو مشہور ہو۔)

**مَا عِنْدَهُ خَلٌّ وَلَا خَمْرٌ:** اس کے پاس نہ سرکہ ہے نہ شراب۔ (یعنی خیر یا شر میں سے اس کے پاس کچھ نہیں)

**مَا أَنْتَ بِخَلٍّ وَلَا خَمْرٍ:** تو نہ تو سرکہ ہے نہ شراب (کچھ عرب شراب کو اس کی لذت کی وجہ سے خیر اور کھٹاس کی وجہ سے سرکہ کو شر قرار دیتے تھے اس لئے بھی کہ سرکہ پیا نہیں جا سکتا)

**الْخَلَّةُ تدعو اِلَى السَّلَّةِ:** مفلسی چوری کی دعوت دیتی ہے۔ (خلّۃ بمعنی افلاس اور ضرورت اور سلّۃ بمعنی چوری ہے۔ یعنی افلاس ذلیل کمائی کی دعوت دیتا ہے۔)

**تَخَلَّصَتْ قَائِبَةٌ مِنْ قُوبٍ:** انڈا چوزے سے چھٹکارا حاصل کر چکا ہے۔ (قائبۃ کا معنی انڈا اور قوب کا معنی چوزا۔ سختی سے نجات پانے پر کہا جاتا ہے۔ اس مثل کی اصل یہ ہے کہ ایک دیہاتی نے کسی تاجر کی حفاظت کی ذمہ داری لیتے ہوئے کہا جب میں تجھے فلاں جگہ پہنچا دوں تو (برئت قائبة من قوب) انڈا چوزے سے بری ہو جائے گا۔ یعنی میں تیری حفاظت کی ذمہ داری سے بری ہو جاؤں گا)

**اِخْتَلَطَ الْحَابِلُ بِالنَّابِلِ:** جال والا تیر والے کے ساتھ خلط ملط ہو گیا۔ (حابل بمعنی جال والا اور نابل بمعنی تیر والا ہے۔ بہت سے شکاری اکٹھے ہو جائیں اور نیزے والے جال والوں میں گھل مل جائیں، تو کسی چیز کو شکار نہیں کیا جا سکتا۔ شکار تو انفرادی طور پر ہوتا ہے یہ مثل لوگوں کے معاملہ کے اس طرح گڑبڑ ہو جانے کے موقع پر بولی جاتی ہے۔ کیونکہ ایسی گڑبڑ پر کوئی تدبیر نہیں سوجھتی)۔

**اِخْتَلَطَ الْخَاثِرُ بِالزُّبَّادِ:** گاڑھا دودھ خراب دودھ سے مل گیا۔ (خاثر بمعنی گاڑھا دودھ اور زبّاد خراب دودھ کے معنی میں ہے۔ ایسی قوم کے لئے کہا جاتا ہے جو کسی معاملہ کی گڑبڑ میں پھنس کر رہ جائے)

**اِخْتَلَطَ الْمَرْعِيُّ بِالْهَمَلِ:** چرایا ہوا اور آزاد چھوڑا ہوا اونٹ گڈمڈ ہو گئے۔ (ہمل وہ اونٹ جو کسی چرانے والے کے بغیر رات دن چھٹا رہے اور مرعی اس اونٹ کو کہا جاتا ہے جو چرایا جا رہا ہے۔ گڑبڑ معاملہ میں پھنس جانے والے کے لئے کہا جاتا ہے۔)

**خَالِفْ نَفْسَكَ تَسْتَرِحْ:** اپنے نفس کی مخالفت کر راحت پائے گا۔

**خَالِفْ هَوَاكَ تَرْشُدْ:** اپنی خواہش کے خلاف کر ہدایت پا۔

**خَالِفْ تُذْكَرْ:** مخالفت کرتا کہ تیرا ذکر کیا جائے۔

**أَخْلَفُ مِنْ عُرْقُوبٍ:** عرقوب سے زیادہ وعدہ خلاف۔ عرقوب عمالقہ میں سے ایک شخص کا نام جس کے بھائی نے اس سے سوال کیا تو مختلف وعدے کر کے ٹالتا رہا اور آخری وعدہ بھی پورا نہیں کیا۔ پہلے کہا کھجوریں نکلیں گی تو دوں گا، جب نکل آئیں تو کچرے ہونے کا جب کچری ہوئیں تو گدرانے کا) گدرائیں تو پکنے، پکیں تو خشک ہونے اور چھوہارے ہونے تک وعدے ٹالتا رہا۔ اور چھوہارے ہوئیں تو کاٹ کر گھر لے گیا اور اپنے بھائی کو کچھ نہیں دیا اور یہ واقعہ وعدہ خلافی میں ضرب

المثل بن گیا۔

❁ أَخْلَفُ مِنْ نَارِ الحُبَاحب: جگنو کی آگ سے زیادہ وعدہ خلاف (جو اندھیرے میں اڑے تو پر سرخ ہو جاتے ہیں اور پر دور سے آگ کا شعلہ دکھائی دیتا ہے۔

❁ خَلَقَ اللّٰهُ لِلْحَرْبِ رِجَالاً: اللہ تعالیٰ نے جنگ کے لئے اور ہی مرد پیدا کئے ہیں۔

❁ خلالَكِ الجوُّ فَبِيْضِي واصْفِرِي: تیرے لئے میدان خالی ہو گیا اب انڈے دے اور چہچہا۔ یہ حاجت پوری کرنے میں کامیاب ہونے کے بارے میں بولا جاتا ہے۔ سب سے پہلے یہ بات شاعر طرفہ ابن العبد نے کہی تھی۔ اس نے چنڈول کے شکار کے لئے جال لگایا اور تمام دن گزرنے کے باوجود کچھ شکار نہ کر سکا۔ پھر جال اٹھایا اور دور چلا گیا۔ اور وہاں سے دیکھا کہ چنڈول اس کے بکھیرے ہوئے دانے چگ رہے ہیں۔ اس موقع پر اس نے کہا:

یا لَكِ من قُنْبُرَة بمعمر

خلالكِ الجوّ فبيضي و اصفري

❁ لايَخْلُو الْمَرْءُ مِنْ وُدُوْدٍ يَمْدَحُ وعُدوٍّ يَقْدَحُ: کوئی شخص ایسا نہیں جو کسی تعریف کرنے والے دوست اور برائی کرنے والے دشمن سے خالی ہو۔

❁ خَلِّ مَنْ قَلَّ خيرُهُ، لَكَ فِي النَّاسِ غيرُهُ: اس شخص کو چھوڑ جس میں بھلائی نہ ہو، لوگوں میں تجھے اس کے علاوہ اور مل جائیں گے۔

❁ خَلِّ الحسابَ ليومِ الحساب: حساب کو روز حساب کے لئے چھوڑ دے۔

❁ خَلاؤُكَ أَقْنَى لِحيَاتِكَ: تیری تنہائی تیری زندگی کے لئے زیادہ ضروری ہے (یعنی جب تم اپنے گھر میں تنہا ہوتے ہو تو لوگوں سے بچے رہتے ہو کیونکہ نہ تو تم کسی سے جھگڑ رہے ہوتے ہو اور نہ کوئی تم سے جھگڑا کر رہا ہوتا ہے۔ یوں تمہاری حیاء قائم رہتی ہے۔ یہ لوگوں کی صحبت کی مذمت میں کہا جاتا ہے)

❁ مَنْ لايَخَافُ أحدًا لايخافُهُ أحَدٌ: جو کسی سے نہیں ڈرتا اس سے بھی کوئی نہیں ڈرتا۔

❁ مَنْ خَانَ هَانَ: جس نے خیانت کی ذلیل ہوا۔

❁ يارُبَّمَا خان النَصِيحُ المُؤْتَمَنُ: کبھی امانت دار خیر خواہ بھی خیانت کر دیتا ہے۔ (زمانہ کے لوگوں پر اعتماد نہ کرنے کی ترغیب کے لئے کہا جاتا ہے)

❁ أَخْيَبُ مِنْ قَابِضٍ على الماء: پانی کو مٹھی میں پکڑنے والے سے زیادہ ناکام

❁ أَخْيَبُ مِنْ حُنَيْنٍ: حنین سے زیادہ ناکام کہا جاتا ہے (رَجَعَ بِخُفَّي حنين) یعنی ناکام واپسی کے موقع پر بولا جاتا ہے۔

❁ لو خُيِّرْتِ لاَخْتَرْتِ: اگر تجھے اختیار دیا جاتا تو اختیار کر لیتی (چونکہ اختیار نہیں اس لئے بجز تسلیم کوئی چارہ نہیں)

❁ خَيْرُ الأمُوْرِ أَوْسَاطُهَا: سب معاملوں میں بہترین وہ ہیں جو میانہ روی پر مبنی ہوں۔

❁ خَيْرُ الأُمُورِ ماأَسْعَدَكَ في دَارَيْكَ: بہترین کام وہی ہے جو تمہیں دونوں جہانوں میں نیک بخت بنا دے۔

❁ خَيْرُ الأمُورِ أَحْمَدُهَا مَغَبَّةً: بہترین کام وہ ہے جس کی انجام پر تعریف کی جائے۔ (مَغَبَّة بمعنی عاقبت، انجام، یہ عربوں کے اس قول کے مانند ہے۔ الأعْمَالُ بِخَوَاتِيمِهَا (اعمال کا اعتبار خاتمہ پر ہے)

❁ خَيْرَ إنَائِكِ تَكْفَئِين: تو اپنے بہترین برتنوں کو الٹ رہی ہے۔ (كَفَأَ الإنَاءَ کا معنی برتن کو الٹ دینا، اوندھا کر دینا ہے یعنی مستحق محروم اور غیر مستحق فیضیاب ہو رہے ہیں۔

❁ خَيْرُ أَهْلِكَ مَنْ كَفَاكَ: تیرا بہترین رشتہ دار وہ ہے جو تیرے لئے کافی ہو جائے۔

❁ خَيْرُ البُيُوعِ نَاجِزٌ بِنَاجِزٍ: بہترین خرید و فروخت نقداً نقدی ہے۔

❁ خَيْرَ حَالِبَيْكَ تَنْطَحِينا: تو اپنے بہترین دوہنے والے کو سینگ مارتی ہے۔ (اصل اس مثل کی یہ ہے کہ ایک بکری یا گائے کے دو دوہنے والے تھے۔ ایک دوسرے سے زیادہ نرم تھا۔ وہ نرم دوہنے والے کو سینگ مارتی تھی اور دوسرے کو چھوڑ دیتی تھی۔ اچھا سلوک کرنے والے کو برا بدلہ دینے والے کے لئے کہا جاتا ہے)

❁ خَيْرُ الخِلاَلِ حِفْظُ اللِّسَانِ: بہترین خصلت زبان کی حفاظت کرنا ہے۔

❁ خَيْرُ سِلاَحِ المَرْءِ مَاوَقَاهُ: آدمی کا بہترین ہتھیار وہ ہے جو اس کو بچائے (یعنی آدمی کی اولاد اور اس کے اہل خانہ میں سے اچھا وہ ہے جو اس کی ضرورتوں کو پورا کرنے میں دوسرے سے بے نیاز کر دے)

❁ خَيْرُ الأصْحَاب مَنْ دَلَّكَ عَلَى الخَيْرِ: بہترین ساتھی وہ ہے جو خیر کی طرف تیری رہنمائی کرے۔

❁ خَيْرُ العَفْوِ مَاكَانَ عِنْدَ القُدْرَةِ: بہترین معافی وہ ہے جو قدرت حاصل ہوتے ہوئے دی جائے)

❁ خَيْرُ العِلْمِ ماحَضَرَكَ: بہترین علم وہ ہے جو (بوقت ضرورت) تیرے دل میں آ جائے۔

❁ خَيْرُ الغِنَى القُنُوعُ: بہترین تموّل قناعت ہے۔

❁ خَيْرُ الكَلاَمِ مَاقَلَّ ودَلَّ: بہترین کلام وہ ہے جو مختصر اور مراد کو ظاہر کرنے والا ہو۔

❁ خَيْرُ المَال مَا نَفَعَ: بہترین مال وہ ہے جو نفع دے۔

❁ خَيْرُ مَالِكَ مَانَفَعَكَ: تیرا بہترین مال وہ ہے جو تجھے نفع پہنچائے۔ (معنی میں اس سے قریب لَمْ يَضِعْ مِن مَالِكَ مَاوَعَظَكَ (تیرا وہ مال ضائع نہیں گیا جس نے تیری خیر خواہی کی) ہے۔

❁ خَيْرٌ من الخَيْرِ فَاعِلُهُ: اچھوں میں اچھا وہ ہے جو اچھے کام کرے۔

❁ خَيْرُ النَّاسِ مَنْ فَرِحَ للناس بالخير: بہترین شخص وہ ہے جو لوگوں کی بھلائی سے خوش ہو۔

❁ خَيْرُ الوَعْظِ مَا رَدَعَ: بہترین نصیحت وہ ہے جو برائی سے باز رکھے۔

❁ اَلْخَيْرُ اَبْقَى وَاِنْ طَالَ الزَّمَانُ بِهِ: بھلائی زیادہ پائیدار ہے خواہ زمانہ کتنا ہی دراز کیوں نہ ہو۔

❁ اِنَّ خَيْرَ الفِقْهِ ماحَضَرْتَ بِهِ: بہترین علم وہ ہے جو توقت پر پیش کرسکے۔

❁ لاخَيْرَ فِيْ اَرَبٍ اَلْقَاكَ فى لَهَبٍ: اس مقصد میں کوئی خوبی نہیں جو تجھے آگ کے شعلوں میں پھینک دے۔

❁ لاخَيْرَ فى السَّرَفِ ولاَ سَرَفَ فى الخير: اسراف میں کوئی بھلائی نہیں اور نہ بھلائی میں کوئی اسراف ہے۔

❁ لاخَيْرَ فِيْ وُدٍّ يَكُوْنُ بِشَافِعٍ: ایسی محبت میں کوئی خیر وخوبی نہیں جو کسی سفارش کرنے والے کے ذریعے ہو۔

❁ اَلْخَيْلُ تَجْرى على مَسَاوِيْهَا: گھوڑا اپنے عیبوں کے باوجود چلتا ہے۔ (یعنی اگر گھوڑے میں کچھ عیوب ہوں تو اس کی فیاضی اسے دوڑنے پر اکساتی ہے۔ اسی طرح شریف اور فیاض شخص تکلیف برداشت کرتا ہے اور خاندان کی حفاظت کرتا ہے خواہ کمزور کیوں نہ ہو۔ یہ مثل ہر حال میں فیاضی پر کہی جاتی ہے۔

❁ اَلْخَيْلُ اَعْلَمُ بِفُرْسَانِهَا: گھوڑے اپنے سواروں کو خوب جانتے ہیں (مثل سے مراد یہ ہے کہ معاملہ شناس پر اکتفا کرو)

❁ اخيل مِنْ غُرَابٍ: کوے سے زیادہ اترانے والا (کوا اکڑ کر چلتا ہے)

❁ اَخْيَلُ مِنْ دِيْكٍ: مرغ سے زیادہ ناز دکھانے والا۔

## د

❁ دَأْمَاءُ لاَ يُقْطَعُ بالاَرْمَاثِ: سمندر لکڑیوں کے بیڑے سے طے نہیں کیا جاسکتا۔ (داماء بمعنی سمندر اور ارماث رمث کی جمع ہے۔ ارماث لکڑی کے گٹھوں کو جوڑ کر بنایا ہوا بیڑہ جو سمندر میں شکار وغیرہ کے کام آتا ہے۔ ایسے عظیم کام کے لئے کہا جاتا ہے جس کو سرانجام دینے کے لئے مددگاروں اور موزوں سامان کی ضرورت ہو۔

❁ اَدْبَرَ غَرِيْرُهُ وَاَقْبَلَ هَرِيْرُهُ: اس کی اچھی عادت نے پیٹھ پھیر لی اور بدخلقی سامنے آگئی (غریر بمعنی اچھی عادت اور ھریر بمعنی کراہیت و بدخلقی ہے۔ یعنی اس کی اچھی بات جاتی رہی اور بدخلقی وغیرہ کی ناپسندیدہ عادتیں آگئیں)

❁ التَّدْبِيْرُ نِصْفُ المَعِيْشَة: تدبیر آدھی روزی ہے۔

❁ كَدَابِغَةٍ وقَدْ حَلِمَ الاَدِيْمُ: کھال رنگنے والے کی طرح جب کھال خراب ہوگئی ہو۔ (حَلِمَ الجلدُ کا معنی ہے کھال کا خراب ہونا اور اس میں کیڑے پڑ کر سوراخ ہو جانا۔ ایسے شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو کسی معاملہ کی اصلاح کی اس وقت کوشش کرے جب وہ اسقدر خراب ہو چکا ہو کہ اصلاح کی امید نہ رہی ہو۔

❁ دَخَلَ فُضُوْلِيٌّ النارَ فقالَ الحطبُ رَطْبٌ: دو شخصوں کے معاملہ میں خود بخود دخل دینے والے نے آگ میں گھس کر کہا ایندھن گیلا ہے۔

❁ يُدْخِلُ شَعْبَانَ فى رَمَضَان: وہ شعبان کے مہینے کو رمضان کے مہینے میں داخل کر رہا ہے۔ (ایسے شخص کے لئے کہا جاتا ہے، جو کوتاہی کرے)

❁ لاتَدْخُلْ بَيْنَ البَصَلَةِ وَقِشْرِهَا: پیاز اور اس کے چھلکے کے درمیان نہ گھسو (خواہ مخواہ مداخلت نہ کرو)

❁ لاتَدْخُلَنْ بَيْنَ العَصَا ولِحائِهَا: ڈنڈے اور اس کی چھال کے درمیان ہرگز داخل نہ ہو۔ (لحاء درخت یا لکڑی کی چھال مراد دو دوستوں کے مابین برائی لیکر جانا اچھا نہیں۔)

❁ لِكُلِّ دَرٍّ حَالِبٌ: ہر دودھ کا کوئی نہ کوئی دوہنے والا ہوتا ہے۔

❁ اِدْرَهَا وَاِنْ اَبَتْ: اس کو دھولے خواہ وہ انکار کرے۔ (یہ اس اونٹنی کے لئے کہا جاتا ہے جو رانیں باندھے بغیر دودھ دوہنے نہ دیتی ہو۔ مراد یہ ہے کہ ضرورت یا بھلائی کو بہ اصرار واکراہ حاصل کر لینا چاہئے)۔

❁ دَرْءُ المَفَاسِدِ اَوْلَى من جَلْبِ النِعَم: مفاسد کو دور کرنا نعمتیں حاصل کرنے سے بہتر ہے۔

❁ يَدْرُجَ فِى كُلِّ وَكْر: وہ چڑھ کر ہر گھونسلے تک پہنچ جاتا ہے (یعنی وہ ہر ایک کی ہاں میں ہاں ملاتا ہے)

❁ الدَّرَاهِمُ مَرَاهِمُ: روپے مرہم کا کام کرتے ہیں۔

❁ الدَّرَاهِمُ اَرْوَاحٌ تَسِيْلُ: روپے بہتی ہوئی روحیں ہیں۔

❁ مَنْ لَمْ يُدارِ المِشْطَ يَنْتِفُ لِحْيَتَهُ: جو شخص کنگھی نرمی سے استعمال نہیں کرتا وہ اپنی ہی داڑھی کے بال اکھاڑتا ہے۔

❁ لا يُدْعَى لِلْجُلّى اِلاَّ اَخُوْهَا: بڑے معاملہ کے لئے اس کا ماہر ہی بلایا جاتا ہے۔

❁ اُدْعُ اِلَى طِعَانِكَ مَنْ تَدْعُوْهُ اِلى جِفَانِكَ: اپنی نیزہ بازی کے لئے اسی کو بلاؤ جس کو اپنے پیالے کی دعوت دیتے ہو۔ (یعنی اپنی مدد پر اسی سے کام لو جس پر احسان کیا ہو)

❁ اِدْفَعِ الشَّرَّ بِعُوْدٍ اوعَمُوْدٍ: برائی کو لکڑی یا لوہے کی سلاخ سے دور کر۔

❁ اَدَقُّ مِنَ الهَبَاء: غبار سے زیادہ باریک۔

❁ اَدَقُّ مِنَ الكُحْلِ: سرمہ سے زیادہ باریک۔

❁ اَدَقُّ مِنَ الدَقِيْقِ: آٹے سے زیادہ باریک۔

❁ اَدَقُّ مِنْ حَدِّ السَّيْفِ: تلوار کی دھار سے زیادہ باریک۔

❁ دَلَّ عَلَى عَاقِلٍ اِخْتِيَارُهُ: عقلمندی کا انتخاب عقل مندی کو ظاہر کرتا ہے۔

❁ الدَّالُّ عَلَى الْخَيْرِ كَفَاعِلِهِ: نیکی کا راستہ بنانے والا نیکی کرنے والے کی طرح ہے۔

❁ دَلِيلُ عَقْلِ الْمَرْءِ فِعْلُهُ وَدَلِيلُ عِلْمِهِ قَوْلُهُ: آدمی کی عقل کی دلیل اس کا عمل اور اس کے علم کی دلیل اس کا قول ہے۔

❁ لَيْسَ الدَّلْوُ إِلَّا بِالرِّشَاءِ: ڈول رسی کے بغیر کچھ نہیں۔ (ڈول کے ساتھ رسی نہ ہو تو وہ تمہارے لئے پانی کھینچ کر نہیں لاسکتا یہ مثل اس بارے میں ہے کہ آدمی کو قوت و ہمت اپنے رشتہ داروں سے ہی حاصل ہوتی ہے)

❁ دَمِّثْ لِجَنْبِكَ قَبْلَ النَّوْمِ مُضْطَجَعًا: لیٹ کر سونے سے پہلے اپنے پہلو کے لئے بستر نرم کرلو۔ (تَدْمِيث بمعنی نرم کرنا ہے۔ مراد یہ ہے کہ حوادث ونوائب نازل ہونے سے پہلے تیاری کرلو)

❁ دَمْعَةٌ مِنْ عَوْرَاءَ غَنِيمَةٌ بَارِدَةٌ: کانی آنکھ سے ایک آنسو بھی بڑی غنیمت ہے۔ (عوراء سے مراد عین عوراء ہے۔ غنیمۃ باروہ بمعنی مشقت کے بغیر ملنے والی غنیمت ہے۔ ایسے بخیل کے لئے کہا جاتا ہے جس سے تھوڑا سا مل جائے)

❁ أَدْنَأُ مِنَ الشِّسْعِ: تسمے سے زیادہ حقیر۔ (شِسْع جوتے کا تسمہ)

❁ كُلُّ دَنِيٍّ دُونَهُ دَنِيٌّ: ہر قریب سے ورے کوئی نہ کوئی قریب ہوتا ہے۔ (یہاں دنی جو دنو سے فعل کے وزن پر صفت کا صیغہ ہے اور دانی یعنی قریب کے معنی میں ہے)

❁ أَدْنَى مِنْ حَبْلِ الْوَرِيدِ: شہ رگ سے زیادہ قریب (حبل الورید گردن کی ایک رگ یعنی شہ رگ)

❁ دُنْيَاكَ مَا أَنْتَ فِيهِ: تیری دنیا وہ ہے جس میں تو موجود ہے۔

❁ الدَّهْرُ يَوْمَانِ يَوْمٌ لَكَ وَيَوْمٌ عَلَيْكَ: زمانہ دو دن کا ہے، ایک دن تیرے نفع کا اور ایک تیرے نقصان کا۔

❁ لِكُلِّ دَهْرٍ رِجَالٌ: ہر زمانہ کے لئے آدمی ہوتے ہیں۔ ایک عرب کا قول ہے کہ لِكُلِّ مَقَامٍ مَقَالٌ وَلِكُلِّ دَهْرٍ رِجَالٌ۔ یعنی ہر جگہ کے لئے ایک کلام اور ہر زمانہ کے لئے کچھ لوگ ہوتے ہیں۔

❁ مَا الدَّهْرُ إِلَّا هٰكَذَا فَاصْبِرْ لَهُ: زمانہ تو ایسا ہی ہے لہٰذا صبر کرو۔

❁ يَدْهُنُ مِنْ قَارُورَةٍ فَارِغَةٍ: وہ خالی شیشی سے تیل مل رہا ہے۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو وعدے کرے مگر انہیں پورا نہ کرے)

❁ بِهِ دَاءُ ظَبْيٍ: اسے ہرن کی بیماری ہے (یعنی کوئی بیماری نہیں ہے۔ جیسے ہرن کو کوئی بیماری نہیں ہوتی، کیونکہ عربوں کے خیال میں ہرن کبھی بیمار نہیں ہوتا)۔

❁ لِكُلِّ دَاءٍ دَوَاءٌ: ہر بیماری کی دوا ہوتی ہے۔

❁ بينهم دَاءُ الضَّرَائِرِ: ان کے درمیان سوکنوں کی بیماری ہے۔ (ضرائر ضرۃ کی جمع ہے یعنی سوکن۔ لوگوں کے دلوں میں جڑیں پکڑ جانے والے حسد اور دشمنی کے لئے کہا جاتا ہے۔ سوکنوں کا حسد مشہور ہے اور ان کی ایک دوسرے سے دشمنی کبھی ختم نہیں ہوتی۔ اور وہ ہر وقت جھگڑتی رہتی ہیں)

❁ دَوَاءُ الدَّهْرِ الصَّبْرُ عَلَيْهِ: زمانہ کی سختیوں کا علاج ان پر صبر کرنا ہے۔

❁ إِنَّ دَوَاءَ الشَّقِّ أَنْ تَحُوصَهُ: پھٹنے کی دوا یہ ہے کہ اسے ٹانکے لگا کر سی دیا جائے (حوص سینا کے معنی میں ہے اور پھٹی ہوئی چیز کو جوڑ دینا ہے)

❁ نِعْمَ الدَّوَاءُ الْأَزْمُ: بہترین دواء پرہیز ہے۔ (ازم پرہیز اور کھانے سے رک جانا کے معنی میں ہے)

❁ أَنَا دُونَ هٰذَا وَفَوْقَ مَا فِي نَفْسِكَ: میں اس سے تو کم ہوں مگر اس سے ضرور اوپر ہوں جو تیرے دل میں ہے (منافقانہ تعریف کرنے والے کے لئے کہا جاتا ہے)

❁ كَمَا تَدِينُ تُدَانُ: جیسا بدلہ دو گے ویسا ہی بدلہ دیے جاؤ گے (یعنی جیسا کرو گے ویسا ہی تم سے کیا جائے گا۔ دِين بمعنی بدلہ ومحاسبہ ہے)

❁ الدِّينُ النَّصِيحَةُ: دین خیر خواہی کا نام ہے۔ (نصیحت دراصل لوگوں کو قریب کرنا اور تفریق کے باعث کو دور کرنا کے معنی میں ہے۔ کیونکہ نصح الثوب کے معنی کپڑے کو سینا ہے)

❁ الدِّينُ مِيسَمُ الْكِرَامِ: مکافات وجزاء شریفوں کی علامت ہے۔

## ذ

❁ ذِئْبٌ إِسْتَنْعَجَ: بھیڑیا بھیڑ بن گیا۔

❁ الذِّئْبُ خَالِيًا أَسَدٌ: بھیڑیا خالی میدان میں شیر ہوتا ہے (جب بھیڑیا انسان کو تنہا پاتا ہے تو جرات اور دلیری میں شیر بن جاتا ہے۔ ایک عرب کا مقولہ ہے کہ عَلَيْكَ بالجماعة فَإِنَّ الذِّئْبَ انما يصيب قاصية الغنم۔ یعنی جماعت سے منسلک رہو کیونکہ بھیڑیا اس بکری کو پکڑتا ہے جو گلے سے دور ہو)

❁ مَنْ لَمْ يَكُنْ ذِئْبًا أَكَلَتْهُ الذِّئَابُ: جو بھیڑیا نہ ہوگا اس کو بھیڑیے کھا جائیں گے۔

❁ مَا الذُّبَابُ وَمَا مَرَقَتُهُ: کیا مکھی اور کیا اس کا شوربا (ایسے معاملہ کے لئے کہا جاتا ہے جسے کم قدر کیا جائے۔ ہمارے ہاں کہا جاتا ہے: کیا پدی اور کیا پدی کا شوربا)

❁ الذِّبَّانُ يَعْرِفُ اللَّبَّانَ: مکھیاں دودھ پینے والے کے چہرے کو پہچانتی ہیں۔ (ذِبَّان ذُبابة کی جمع ہے بمعنی مکھیاں)

❁ إِذْخَارُ الرِّجَالِ أَوْلَى مِنْ إِذْخَارِ المال: مردوں کا ذخیرہ کرنا مال کے ذخیرہ کرنے سے بہتر ہے۔

❁ ذُقْهُ تَغْتَبِطْ: اسے چکھ شادمان ہو جائے گا۔ (اس کی اصل یہ ہے کہ کچھ لوگ شراب پی رہے تھے۔ ان میں سے ایک ایسا نہیں کر رہا تھا۔ تو شراب نوشی کرنے والوں نے اس سے کہا ذُقْهُ تَغْتَبِطْ شراب چکھے گا تو ہماری طرح خوشی سے جھومنے لگے گا۔ اس شخص کے لے کہا جاتا ہے جو کوشش کرنے میں سستی کرنے کی وجہ سے محروم رہے)

❁ ذَكَّرْتَنِي الطَّعْنَ وَكُنْتُ نَاسِيًا: تو نے مجھے نیزہ یاد دلا دیا حالانکہ میں بھولا ہوا تھا (اس کی اصل یہ ہے کہ ایک شخص نے ایک دوسرے پر

اسے قتل کرنے کے لئے حملہ کیا، دوسرا شخص جس پر حملہ کیا گیا تھا دہشت اور گھبراہٹ میں اپنے ہاتھ کے نیزے کو بھول گیا۔ حملہ کرنے والے نے اس سے کہا اپنا نیزہ پھینک دے تو اس نے جواب میں کہا۔ میرے پاس نیزہ ہے اور مجھے اس کا پتہ ہی نہیں۔ تو نے مجھے نیزہ یاد دلا دیا حالانکہ میں اسے بھولا ہوا تھا۔ اور یہ کہہ کر حملہ آور پر نیزہ مارا اور اسے قتل کر دیا۔۔ ایک چیز سے دوسری چیز یاد آ جانے کے بارے بولا جاتا ہے)

❁ اُذْكُرِ النِّعْمَةَ الْقَدِيْمَةَ عَلَيْكَ وَانْسَ النِّعْمَةَ الْجَدِيْدَةَ لَكَ: تم اپنے اوپر پرانی نعمتوں کو یاد رکھو اور اپنے لئے نئی نعمتوں کو بھول جاؤ۔ (مراد پرانی نعمتوں پر شکر کرو اور نئی آسائشوں کے لئے حریص نہ بنو)

❁ اُذْكُرْ مَعَ كُلِّ نِعْمَةٍ زَوَالَهَا: ہر نعمت کے ساتھ اس کے زوال کو بھی یاد رکھو۔

❁ اُذْكُرْ غَائِبًا يَقْتَرِبْ: غائب کا ذکر کرے گا تو وہ قریب آ جائے گا۔

❁ كُنْ ذَكُوْرًا اِذَا كُنْتَ كَذُوْبًا: تو بڑا جھوٹا ہو تو اچھے حافظہ والا ہو جا۔ (دروغ گو را حافظہ نہ باشد)

❁ ذَلَّ مَنْ لَا سَيْفَ لَهُ: وہ شخص ذلیل ہو جاتا ہے جس کے پاس تلوار نہ ہو۔

❁ لَقَدْ ذَلَّ مَنْ بَالَتْ عَلَيْهِ الثَّعَالِبُ: جس پر لومڑیاں پیشاب کر گئیں وہ ذلیل ہو گیا۔ (اس کی اصل یہ ہے کہ ایک عرب کسی بت کو پوجا کرتا تھا۔ ایک دن اس نے دیکھا کہ ایک لومڑی آئی اور اس نے اس بت پر پیشاب کر دیا اس موقع پر اس نے کہا:

اَرَبٌّ يَبُوْلُ الثعلبان بِرَاسِهِ
لَقَدْ ذَلَّ مَنْ بالت عليه الثعالبُ

کیا وہ رب ہو سکتا ہے جس کے سر پر لومڑیاں پیشاب کریں؟ جس پر لومڑیاں پیشاب کر گئیں وہ ذلیل ہو گیا۔ اس شخص کے بارے کہا جاتا ہے جو حقیر و کمزور ہو اس پر کوئی ظلم کرے تو وہ اس سے بچ نہ سکے)۔

❁ ذُلٌّ لَوْ اَجِدُ نَاصِرًا: یہ بڑی ذلت کی بات ہے اگر مجھے مددگار مل جائے تو اس کو قبول نہیں کروں گا۔

❁ اَذَلُّ مِنْ بَيْضَةِ الْبَلَدِ: شتر مرغ کے بیابان میں چھوڑے ہوئے انڈے سے زیادہ ذلیل (جس کے پاس وہ مڑ کر نہیں آتا (یہاں بلد سے مراد وہ ریتلی جگہ ہے جہاں شتر مرغ انڈے دیتے ہیں)

❁ اَذَلُّ مِنَ النَّقَدِ: چھوٹی چھوٹی ٹانگوں اور بدصورت شکلوں والی بکریوں سے زیادہ ذلیل (جو بحرین میں پائی جاتی ہے۔ نقد اسم جنس ہے اس کا واحد نقدہ ہے)

❁ اَذَلُّ مِنْ وَتَدٍ: میخ سے زیادہ ذلیل۔ (کیونکہ وہ ہمیشہ ٹھونکی جاتی ہے)

❁ اَذَلُّ مِنَ النَّعْلِ: جوتے سے زیادہ ذلیل۔

❁ اَذَلُّ مِنَ الشِّسْعِ: تسمہ سے زیادہ ذلیل۔

❁ اَذَلُّ مِنَ الْبِسَاطِ: فرش سے زیادہ ذلیل۔ (جو بچھایا جاتا ہے اور ہر کوئی اس کو روندتا ہے)

❁ اَذَلُّ النَّاسِ مُعْتَذِرٌ اِلَى لَئِيْمٍ: سب لوگوں سے ذلیل وہ ہے جو کمینہ سے معذرت خواہ ہو)

❁ اِنَّ الذَّلِيْلَ الَّذِيْ لَيْسَتْ لَهُ عَضُدٌ: درحقیقت ذلیل وہ ہے جس کا بازو نہ ہو (یعنی مددگار نہ ہوں)

❁ اِنَّ الذَّلِيْلَ مَنْ ذَلَّ فِيْ سُلْطَانِهِ: درحقیقت ذلیل وہ ہے جو طاقت اور اقتدار ہوتے ہوئے بھی ذلیل ہو جائے۔ (اور اس موقع پر بھی کمزوری دکھائے جہاں اس کے اختیار کے استعمال کرنے کی توقع ہو)

❁ لَا ذَنْبَ لِيْ قَدْ قُلْتُ لِلْقَوْمِ اسْتَقُوْا: میرا کوئی گناہ نہیں میں تو لوگوں سے کہہ چکا ہوں کہ وہ پانی لے لیں۔ (معاملات سے بیزاری اور اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو نصیحت نہ مانے۔ یہ بات وہ شخص کہتا ہے جو لوگوں کو نصیحت کرتا ہو مگر لوگ باز نہ آتے ہوں)

❁ مَا ذَنْبِيْ يَدَاكَ اَوْكَتَا وَفُوْكَ نَفَخَ: میرا کوئی قصور نہیں، تیرے ہاتھوں نے اس کا منہ باندھا تھا اور تیرے ہی منہ نے ہوا بھری تھی۔ (اَوْكَى رأس السقاء کا معنی مشک کا منہ باندھنا۔ اس قصہ کی اصل یہ ہے کہ کچھ لوگوں نے خلیج عبور کرنے کا ارادہ کیا اور وہ اپنی مشکوں میں ہوا بھرنے لگے تا کہ ان کے ذریعے خلیج عبور کریں۔ ایک شخص نے پھونک بھی کم بھری اور مشک کا منہ بھی ڈھیلا بند کیا۔ جب وہ شخص خلیج کے وسط میں پہنچا تو مشک سے ہوا نکلنے لگی۔ یہاں تک کہ ساری ہوا نکل گئی اور اس شخص پر موت کی غشی طاری ہونے لگی تو اس نے ساتھیوں میں سے ایک کو پکار کر کہا۔ میں برلب ہلاکت ہوں تو اس شخص نے کہا۔
ماذنبی، يداك اوكتا وفوك نفخ۔ یہ قول ہلاکت اور نقصان کے سبب سے بےزاری کے متعلق ضرب المثل بن گیا)

❁ ذَهَبَ اَمْسِ بِمَا فِيْهِ: کل اپنے حالات کے ساتھ گزر گیا۔

❁ ذَهَبَ الْحِمَارُ يَطْلُبُ قَرْنَيْنِ فَعَادَ مَصْلُوْمَ الْاُذُنَيْنِ: گدھا سینگ لینے گیا کان کٹوا کر لوٹا (اس شخص کے لئے کہتے ہیں جو اس چیز کا لالچ کرے جسے وہ حاصل نہ کر سکتا ہو اور الٹا اپنی چیز سے بھی ہاتھ دھو بیٹھے)

❁ ذَهَبَ دَمُهُ دَرَجَ الرِّيَاحِ اَوْ اَدْرَاجَ الرِّيَاحِ: اس کا خون رائیگاں گیا (یعنی قصاص نہ لیا جا سکا۔ ادراج درج کی جمع ہے درج الریاح ہوا کا راستہ کے معنی میں ہے ایسے خون کے بارے میں کہا جاتا ہے جو رائیگان جائے اور کوئی اس کا قصاص طلب کرنے والا نہ ہو)

❁ ذَهَبَ بَيْنَ الصَّحْوَةِ وَالسَّكْرَةِ: وہ ہوش اور مدہوشی کے درمیان گیا (یعنی ایسی حالت میں کہ کچھ عقل و شعور تھا اور کچھ عقل و شعور نہ تھا۔

❁ ذَهَبَ فِي السُّمَّهَى: وہ فضا میں چلا گیا (سُمَّهَى کا معنی ہے زمین اور آسمان کے درمیان فضا۔ مراد وہ باطل میں گیا۔ کہا جاتا ہے۔ ذهبت اِبِلُهُ السُّمَّهَى (اس کے اونٹ ہر طرف بکھر گئے۔ جَرَى فُلَانٌ السُّمَّهَى (فلاں شخص ایسے کام کے لئے گیا جس سے اس کی کچھ بھی

واقفیت نہیں۔

❁ ذَهَبَتْ هَيْفُ لِأَدْيَانِهَا: گرم ہوا اپنی عادت کے متعلق چلی۔ ہیف کا معنی گرم ہوا جو پودوں کو خشک کردے اور جانوروں کو پیاسا۔ لادیانھا کا معنی اپنی عادتوں کے مطابق۔ ایسے موقع پر کہا جاتا ہے جب ہر شخص اپنے کام کے لئے منتشر ہو جائے یا ایسے شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو اپنی عادت پر لگا رہے۔

❁ إِنْ ذَهَبَ عَيْرٌ فَعَيْرٌ فِي الرِّبَاطِ: اگر ایک گورخر ہاتھ سے نکل گیا ہے تو ایک جال میں پھنسا ہوا ہے۔ (یہاں رباط بمعنی جال ہے، اور عیر بمعنی گورخر (جنگلی گدھا) ہے۔ شکاری سے کہا جا رہا ہے اگر ایک گورخر چلا گیا ہے اور جال میں نہیں پھنسا، تو اس گورخر پر اکتفا کرلے جو پھنسا ہوا ہے۔ حاضر پر قناعت اور غائب کو ترک کرنے کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ ذَهَبُوا تَحْتَ كُلِّ كَوْكَبٍ: وہ ہر ستارے کے نیچے گئے (ان لوگوں کے بارے میں کہا جاتا ہے جن کے سفر میں راستے مختلف اور متضاد ہوں)

❁ ذَهَبُوا أَوْ تَفَرَّقُوا أَيْدِي سَبَا أَوْ أَيَادِي سَبَا: وہ اہل سبا کی طرح چلے گئے یا منتشر ہو گئے (یعنی ایسے منتشر ہوئے کہ پھر اکٹھے نہ ہو سکے۔ (اس مثل کی اصل یہ ہے کہ سبا کے باشندوں کو اس سیلاب سے ڈرایا گیا جس نے مارب میں بنائے گئے بند کو تباہ کر دیا تھا، تو وہ لوگ یمن سے منتشر ہو کر نکل گئے۔ ایدی یا آیادی سے مراد نفوس ہیں۔ یہ دونوں حال ہونے کی وجہ سے منصوب ہیں اور معنی ہے منتشر وہ کر یا بدک کر۔ بعض کے نزدیک ایدی یہاں راستوں کے معنی میں ہے۔ یعنی ان لوگوں کو ان کے راستوں نے اسی طرح منتشر کر دیا جس طرح سبا کے باشندے مختلف راستوں میں منتشر ہو گئے تھے)

❁ لَا يَذْهَبُ الْعُرْفُ بَيْنَ اللّٰهِ وَالنَّاسِ: احسان اللہ اور لوگوں کے درمیان نہیں چلتا۔ (عرف معروف (احسان) کے معنی میں ہے۔ یہ مثل حُطَيْئَه کے شعر کا آخری مصرعہ ہے اور پہلا مصرعہ یہ ہے: مَنْ يَّفْعَلِ الْعُرْفَ لَا يُعْدَمْ جَوَازِيَهُ (جو احسان کرے وہ اپنے انعامات سے محروم نہیں ہوتا)

❁ لَمْ يَذْهَبْ مِنْ مَالِكَ مَا وَعَظَكَ: تیرے مال کا وہ حصہ ضائع نہیں ہوا جس نے تجھے نصیحت کی۔

❁ إِذْهَبْ إِلَى حَيْثُ أَلْقَتْ رَحْلَهَا أُمُّ قَشْعَمٍ: اس جگہ جا جہاں ام قشعم نے اپنا کجاوہ ڈالا تھا۔ (قشعم ایک اونٹنی کا نام ہے جس نے اپنا کجاوہ آگ میں پھینک دیا تھا۔ لہٰذا یہ ضرب المثل بن گیا)

❁ مَنْ لَمْ يَذُدْ عَنْ حَوْضِهِ يَتَهَدَّمْ: جو شخص اپنے تالاب کی حفاظت نہیں کرتا وہ منہدم ہو جاتا ہے۔ (یعنی جو شخص اپنی حفاظت نہیں کرتا اس پر ظلم کیا جاتا ہے اور اس کے حق مارے جاتے ہیں)

❁ كُلُّ ذَاتِ ذَيْلٍ تَخْتَالُ: ہر دامن والی ناز و ادا سے چلتی ہے۔ (یعنی ہر مال دار متکبرانہ چال سے چلتا اور اپنے مال پر فخر کرتا ہے)

ر

❁ رَأْسُ الدِّيْنِ صِحَّةُ الْيَقِيْنِ: دین کی اصل یقین کی درستی ہے۔

❁ كُلُّ رَأْسٍ بِهِ صُدَاعٌ: ہر سر میں درد ہوتا ہے۔

❁ رُبَّ رَأْسٍ حَصِيْدُ لِسَانٍ: بہت سے سر زبان کے کاٹے ہوئے ہیں۔ (حصید بمعنی حصود (کاشت کا کٹا ہوا حصہ)

❁ كَأَنَّ عَلَى رُؤُوْسِهِمُ الطَّيْرَ: گویا ان کے سروں پرندے بیٹھے ہوئے ہیں۔ (سنجیدگی، بردباری اور وقار کے بارے میں کہا جاتا ہے، جیسے سروں پر بھی پرندے بیٹھے ہوں اور اس ڈر سے کہ وہ اڑ نہ جائیں بے حس و حرکت و پرسکون رہیں۔ طیر پرندوں کی جماعت کے معنی میں ہے اس کا واحد طائر ہے)

❁ رَأَى الْكَوْكَبَ ظُهْرًا: اس نے دوپہر کے وقت ستارہ دیکھا۔ یعنی اپنے دن کے تاریک ہونے پر اس نے دن کو ہی ستارہ دیکھ لیا۔ (یہ مثل حالات کی شدت پر بیان کی جاتی ہے جیسے ہمارے ہاں کہا جاتا ہے، دن میں تارے نظر آنے لگے)

❁ إِذَا رَأَيْتَ الرِّيْحَ عَاصِفَةً فَتَطَامَنْ: جب آندھی سخت دیکھو تو پست ہو جاؤ (یعنی جب کوئی معاملہ تم پر غالب ہوتا نظر آئے تو اس کی اطاعت کرلو۔

❁ رَآهُ الصَّادِرُ وَالْوَارِدُ: اس کو تو ہر آنے جانے والے نے دیکھا ہے۔ (ایسے معاملہ کے لئے کہا جاتا ہے جو مشہور ہو اور ہر شخص اس سے واقف ہو ہمارے ہاں: سورج نکلا سب نے دیکھا)

❁ أُرِيْهَا السُّهٰى وَتُرِيْنِي الْقَمَرَ: میں اسے بنات نعش الصغریٰ کا ایک پوشیدہ ستارا دکھاتا ہوں اور وہ مجھے چاند دکھاتی ہے۔ (اس ستارے سے لوگ اپنی آنکھوں کا امتحان لیا کرتے ہیں۔ اس شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جو ظاہری بات میں مغالطہ سے کام لے۔ سھی ایک پوشیدہ ستارے کو کہتے ہیں۔ اس ستارے کی پوشیدگی کو چاند کے ظاہر ہونے سے ملایا گیا ہے)

❁ يَرَى الشَّاهِدُ مَا لَا يَرَى الْغَائِبُ: حاضر وہ کچھ دیکھ لیتا ہے جو غائب نہیں دیکھ سکتا۔

❁ وَكَمَا تَرَانِي يَا جَمِيْلُ أَرَاكَ: جمیل! جس طرح تم مجھے جانتے ہو میں بھی تمہیں جانتا ہوں۔

❁ سَوْفَ تَرَى إِذَا انْجَلَى الْغُبَارُ أَفَرَسٌ تَحْتَكَ أَمْ حِمَارٌ: جب گرد و غبار چھٹ جائے گا تو تم دیکھ لوگے کہ تمہارے نیچے گھوڑا ہے یا گدھا۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جسے کسی کام سے روکا جائے تو وہ اسے کر کے رہے)

❁ أُرِيْهَا نَمِرَةً أُرِكْهَا مَطِرَةً: تو مجھے بادل کو چیتے کے رنگ کا دکھا تو میں تجھے اسے برستا ہوا دکھا دوں گا۔ ھاء کی ضمیر کا مرجع سحابۃ (بادل) ہے۔ سحابۃ نمرۃ وہ بادل ہے جو چیتے کے رنگ کا ہو۔ (مراد یہ ہے کہ جب

تم کسی چیز کو دیکھو تو تمہیں معلوم ہو جاتا ہے کہ اس کے پیچھے کیا آنے والا ہے۔ ایسے معاملہ کے لئے کہا جاتا ہے جس کا ہونا یقینی ہو بشرطیکہ اس کی نشانیاں اور ابتدائی علامات ظاہر ہو جائیں)

❁ **رَأْیُ شیخٍ خیرٌ مِنْ مَشْهَدِ غلام:** بوڑھے کی رائے لڑکے کی موجودگی سے بہتر ہے۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جسے زمانہ کے تجربات اور معاملات نے دانا اور حکیم بنا دیا ہو)

❁ **لا رَأْیَ لِمَنْ لَّا یُطاع:** اس شخص کی کوئی رائے نہیں جس کی اطاعت نہ کی جائے۔ (یہ حضرت علیؓ کا ارشاد ہے جو انہوں نے اپنے ساتھیوں پر عتاب کرتے ہوئے ایک خطبہ میں فرمایا تھا)

❁ **اِنَّ الرَّأْیَ لَیْسَ بالتَّظَنِّی:** بے شک رائے وہ نہیں جو گمان سے قائم کی جائے (معاملہ پر غور و فکر کی ترغیب کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ **رَبَّكَ وَصاحِبَكَ لاتَكْذِبْ عَلَیْهِما:** اپنے آقا اور دوست پر جھوٹ نہ بولو۔

❁ **كَالمَرْبُوطِ وَالمَرْعَی خَصِیْبٌ:** بندھے ہوئے کی طرح، جبکہ چراگاہ سرسبز ہو (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جسے مال وغیرہ سے دیا گیا اس کا حصہ تھوڑا ہو)

❁ **لَوْلاَ المُرَبِّی ماعَرَفْتُ رَبِّی:** اگر پرورش کرنے والا نہ ہوتا تو میں اپنے پروردگار کو نہ پہچانتا (یا نہ جانتا)

❁ **اِنَّ الرَّثِیْئَةَ تَفْثَأُ الغَضَبَ:** میٹھا ملا ترش دودھ غصہ کو ٹھنڈا کر دیتا ہے۔ (رثیئة میٹھا ملا ترش دودھ۔ تفثأ: ساکن کرتا ہے۔ حکایت ہے کہ ایک شخص کچھ لوگوں کا مہمان ہوا۔ وہ ان سے ناراض بھی تھا اور بھوکا بھی تھا۔ ان لوگوں نے اسے میٹھا ملا ترش دودھ پلایا تو اس کا غصہ فرو ہو گیا۔ (ایسے تحفہ کے بارے میں کہا جاتا ہے جو موافقت کا باعث ہو، خواہ کم ہو)

❁ **رَجَعَ بِخُفَّیْ حُنَیْن:** وہ حنین کے موزے لے کر لوٹا (ناکام واپسی کے موقع پر کہا جاتا ہے۔ اس مثل کی اصل یہ ہے کہ دیہاتی نے حنین نامی ایک موچی سے موزوں کا بھاؤ کیا لیکن ان دونوں کے بھاؤ پر اختلاف سے حنین کو غصہ آ گیا تو اس نے دیہاتی کو فریب دینے کی ٹھانی اور ایک موزہ دیہاتی کے راستے میں ڈال دیا اور دوسرا اس سے کچھ فاصلہ پر پھینک دیا اور دونوں جگہوں کے درمیان گھات لگا کر بیٹھ گیا۔ جب دیہاتی ایک موزے کے پاس سے گزرا تو کہنے لگا یہ حنین کے موزے سے کتنا مشابہ ہے اگر دوسرا بھی ہوتا تو اسے لے لوں۔ اور چل پڑا جب دوسرے موزے کے پاس پہنچا تو پہلے موزے کو چھوڑ آنے پر پریشان ہوا۔ اپنی اونٹنی کو باندھ کر اس موزے کو لے لیا اور دوسرے موزے کو لینے کے لئے لوٹا۔ اس اثناء میں حنین کمین گاہ سے نکلا۔ اور اونٹنی اور اس پر بار سامان لے کر چلتا بنا۔ جب دیہاتی اپنے لوگوں میں واپس آیا تو اس سے پوچھا گیا کہ سفر سے کیا لے کر آئے ہو، تو اس نے جواب دیا ''حنین کے موزے'')

❁ **حَتّٰی یَرْجِعَ الدَّرُّ فِی الضَّرْعِ:** یہاں تک کہ دودھ تھنوں میں لوٹ آئے۔ (در: دودھ، ناممکن اور محال چیز کے لئے کہا جاتا ہے)

❁ **حَتّٰی یَرْجِعَ السَّهْمُ علی فُوْقِهِ:** یہاں تک کہ تیر اپنے چلّے پر لوٹ جائے۔ (کہا جاتا ہے: لاافعل ذلك حتی یرجع السهم علی فوقه۔ اس کا معنی ہے میں یہ کبھی نہیں کروں گا۔ کیونکہ جب تیر چلایا جاتا ہے تو وہ آگے جاتا ہے ٹیڑھا نہیں ہوتا نہ ادھر ادھر پڑتا ہے اور اپنے چلّے پر واپس نہیں آتا۔ فوق، چلا۔

❁ **الرِّجالُ أرْبَعَةٌ:** مرد چار قسموں کے ہوتے ہیں۔ (ایک وہ جو جانتا ہے اور اسے اپنے جاننے کا ادراک ہوتا ہے۔ یہ عالم ہوتا ہے اس کا اتباع کرو۔ ایک وہ جو جانتا ہے مگر اسے اپنے جاننے کا ادراک نہیں ہوتا۔ یہ شخص سویا ہوا ہے اسے جگاؤ۔ ایک وہ جو نہیں جانتا مگر اس کو بات کا ادراک ہوتا ہے کہ وہ نہیں جانتا یہ شخص طالب ہدایت ہے اس کو تعلیم دو اور ایک وہ جو نہ جانتا ہے اور نہ اس بات کا ادراک رکھتا ہے کہ وہ نہیں جانتا، یہ شخص جاہل ہے اس کو چھوڑ دو۔

❁ **هَلْ یُرْتَجَی مَطَرٌ بِغَیْرِ سَحَابٍ:** کیا بادل کے بغیر بارش کی امید کی جا سکتی ہے؟

❁ **لاتَرْجُ خَیْرَ مَنْ لَّا یَرْجُوْ خَیْرَكَ:** اس شخص سے خیر کی امید نہ رکھو جو تمہاری خیر کی امید نہیں رکھتا۔

❁ **رَحْلٌ یَعَضُّ غارِبًا مَجْرُوْحًا:** کجاوہ زخمی کوہان کو ہی کاٹتا ہے۔ (غارب کوہان کا بالائی حصہ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو تنگی میں ہو اور دوسرا اس پر اپنا بوجھ بھی ڈال دے۔

❁ **اِرْحَمْ مَنْ دُوْنَكَ یَرْحَمْكَ مَنْ فَوْقَكَ:** اپنے سے نیچوں پر رحم کرو تم سے اوپر والے تم پر رحم کریں گے۔

❁ **أرْخَصُ مِنَ التَّمْرِ بِالبَصْرَةِ:** بصرہ میں کھجور سے زیادہ سستا۔

❁ **أرْخَصُ مِنْ تُرَابٍ:** مٹی سے زیادہ سستا۔

❁ **رُدَّ الحَجَرَ مِنْ حَیْثُ جاءَكَ:** پتھر کو وہیں لوٹا دو جہاں سے تمہارے پاس آیا ہو (پتھر کا جواب پتھر سے دو۔ ظلم قبول نہ کرو)۔

❁ **مَنْ یَرُدُّ السَّیْلَ علی أدْراجِهِ؟:** سیلاب کو اس کے راستوں اور بہنے کی جگہوں پر کون لوٹا سکتا ہے؟ (أدْراجُ السیل سیلاب کے راستے اور بہنے کی جگہیں۔ ناممکن بات کے لئے کہا جاتا ہے)

❁ **بِئْسَ الرِّدْفُ لا بَعْدَ نَعَم:** ہاں کے بعد نہیں بہت برا تابع ہے۔ ایسا ہی ایک شاعر کا قول ہے:

**حَسَنٌ قولُ نَعَم بَعْدَ لا**
**وقَبِیْحٌ قولُ لا بَعْدَ نَعَم**

نہیں کے بعد ہاں کہنا اچھا ہے اور ہاں کے بعد نہیں کہنا برا ہے۔

❁ **إذا رَزَقَكَ اللّٰهُ مغرفةً فلا تُحْرِقْ یَدَكَ:** جب اللہ تعالیٰ تجھے چمچا دے تو اپنا ہاتھ نہ جلانا۔

❁ **رِزْقُ اللّٰهِ لا كَدُّكَ:** اللہ کا دیا ہوا رزق ہے، تیری محنت نہیں۔ (یعنی جب اللہ کی طرف سے عطا نہ ہو تو تیری محنت تجھے فائدہ نہیں پہنچائے

گی۔ نیز بھلائی اللہ کی طرف سے ہوتی ہے لوگوں کی طرف سے نہیں۔ اس شخص کے لئے بھی کہا جاتا ہے جس کی مدد سے خیر حاصل ہو تو وہ اس کا احسان جتائے۔ ایسی حالت میں اس سے کہا جاتا ہے۔ احسان اللہ کا ہے تمہارا نہیں۔

❁ رَزَمَةٌ ولا دِرَّةٌ: اونٹنی کی آواز ہے مگر دودھ نہیں ہے۔ رَزَمَہ اونٹنی کی آواز جو بچے کو دودھ پینے کے لئے بلانے پر نکالتی ہے۔ دِرّۃ دودھ کی کثرت اور اس کا بہنا۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو وعدے کر کے پورے نہ کرے)

❁ أَرْسِلْ حَكِيمًا ولا تُوصِهِ: کسی دانا کو قاصد بناؤ اور اس کو حکم نہ دو۔ یہ حضرت زبیر بن عبد المطلب کے اشعار کا پہلا حصہ ہے۔

إذا كُنْتَ فِي حَاجَةٍ مُرْسِلاً
فَأَرْسِلْ حكيماً ولا تُوصِهِ

کسی ضرورت میں کسی کو بھیجو تو ایسے شخص کو بھیجو جو دانا ہو اسے حکم نہ دو۔

❁ لا رَسُولَ كَالدِّرْهَمِ: روپے جیسا کوئی قاصد نہیں۔

❁ الرَّشْفُ أَنْقَعُ: چوسنا زیادہ پیاس بجھانے والا (یعنی پانی کو چوسنا منہ لگا کر پینے سے زیادہ سیراب کرنے والا ہے۔ کسی ضرورت کے حصول میں جلد بازی سے کام نہ لینے کے فائدہ کے بارے میں کہا جاتا ہے۔ یہ رشف کے معنے سے ماخوذ ہے جس کا مفہوم پانی کو تھوڑا تھوڑا کر کے چوسنا ہے۔

❁ رَضِيتُ مِن الغنيمة بالإياب: میں نے غنیمت کے بدلہ میں واپسی پر قناعت کی۔ (إيـاب: واپس لوٹنا۔ ناکامی کے بارے میں یہ مثل اس وقت بولی جاتی ہے جب کوئی شخص کسی چیز کے لئے دوڑ دھوپ کے باوجود اس کو حاصل کرنے میں ناکام رہے ہر سلامتی کے ساتھ واپسی پر قناعت کرنے یا اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو کسی ضرورت کی طلب میں بدبختی سے دوچار ہونے پر نجات پانے پر قناعت کرلے۔

❁ رَضِيتُ مِنَ الوَفَاءِ بِاللَّفَاءِ: میں تھوڑی سی وفا پر راضی ہوں۔ (لَفاء: تھوڑی چیز کیونکہ میں کسی کے پاس بھی زیادہ ہو وفا نہیں پاتا)

❁ مَنْ رَضِيَ عن نَفْسِهِ كَثُرَ الساخِطِينَ عَلَيْهِ: جو اپنے نفس سے راضی ہو گیا اس نے خود پر ناراض لوگوں کی تعداد میں اضافہ کرلیا۔

❁ إذا تَرَضَّيْتَ أَخَاكَ فلا أخالَكَ: جب تو محنت کر کے اپنے بھائی کو راضی کرے تو وہ تیرا بھائی نہیں ہے۔ (تَرَضِّي محنت اور کوشش کر کے راضی کرنا کے معنی میں ہے۔ مراد اگر بھائی تجھے اپنے کو محنت اور کوشش سے رضامند کرنے اور مدارات پر مجبور کرے تو وہ تیرا بھائی نہیں ہوگا۔)

❁ رِضَا النَّاسِ غَايَةٌ لا تُدْرَكُ: لوگوں کی رضامندی ایسا مقصد ہے جو حاصل نہیں کیا جاسکتا۔ (یعنی آدمی بہر صورت لوگوں سے چھٹکارا نہیں پاسکتا لہٰذا چاہئے کہ وہ اپنی اصلاح کے طریقے استعمال کرے اور لوگوں کی باتوں کی طرف توجہ نہ کرے)

❁ لا تَكُنْ رَطْبًا فَتُعْصَرَ ولا يَابِسًا فَتُكْسَرَ: تو نہ تو اتنا تر ہو جا کہ تجھے نچوڑ لیا جائے اور نہ اتنا خشک کہ تجھے توڑ کر رکھ دیا جائے۔

❁ مَنْ إِسْتَرْعَى الذِّئْبَ ظَلَمَ: جس نے بھیڑئیے کو چرواہا بنایا، اس نے ظلم کیا (یعنی اس نے بکریوں پر ظلم کیا۔ یہ مراد بھی لی جاسکتی ہے کہ اس نے بھیڑیئے کے ذمہ ایسا کام لگایا جو اس کی طبع میں ہی نہیں اور یوں اس نے بھیڑیئے پر ظلم کیا۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو خائن کو انتظام سپرد کرے یا امانت بے ٹھکانا رکھے)۔

❁ مَرْعًى ولا أَكُولَةٌ: چراگاہ تو ہے مگر چرنے والی بکری ہی نہیں۔ (أَكُـولَة: اس بکری کو کہا جاتا ہے جسے چرنے اور موٹا ہونے کے لئے علیحدہ کرلیا جائے۔ ایسے مال دار شخص کے لئے کہا جاتا ہے جس کا مال کھانے والا کوئی نہ ہو)

❁ تَحْتَ الرَّغْوَةِ الصَّرِيحُ: جھاگ کے نیچے خالص دودھ (ایسے معاملہ کے لئے کہا جاتا ہے جس کی حقیقت پوشیدہ رہنے کے بعد ظاہر ہو)

❁ مِنَ الرَّفْشِ إلى العَرْشِ: بیلچہ سے تخت تک (کمینہ تھا پھر ترقی کر کے اور بیلچہ سے کام کرتے کرتے تخت شاہی پر جابیٹھا۔)

❁ تَرْفَضُّ عِنْدَ المُحْفِظاتِ الكَتَائِفُ: غیرت انگیز موقعوں پر کینے منتشر ہو جاتے ہیں۔ (ترفضُّ بمعنی منتشر ہونا، مُحْفِظات غیرت کو جوش دلانے والی باتیں، اور كَتَائِف کینے، دشمنیاں، مراد یہ ہے کہ اپنے ساتھ زندگی گزارنے والے پر ظلم ہوتا دیکھ کر تو غصہ سے بھڑک اٹھتا ہے اور اس سے کینہ اور دشمنی بھول کر اس کی مدد کرنے لگتا ہے۔)

❁ أَرْفَعُ مِنَ السَّمَاءِ: آسمان سے زیادہ بلند

❁ الرَّفِيقَ قَبْلَ الطَّرِيقِ: راستے سے پہلے ساتھی حاصل کر۔ (اور اسے مطلع کر ہوسکتا ہے وہ موافقت نہ کرے اور تو اس کی جگہ کسی اور کو اپنے ساتھ نہ لیجا سکے۔)

❁ بـالـرِّفَـاءِ والبَنِين: اتفاق و اتحاد اور بچوں کے ساتھ (شادی کرنے والے کے لئے دعا ہے۔ رِفاء بمعنی موافقت اور مناسبت۔ یہ اس قول سے لیا گیا ہے رَفَأْتُ الثَّوبَ (میں نے کپڑے کے پھٹے ہوئے حصہ کو سی دیا، رفو کر دیا)

❁ أَرَقُّ مِنَ النَّسِيمِ: بادنسیم سے زیادہ لطیف۔

❁ أَرَقُّ مِنَ الْمَاءِ: پانی سے زیادہ پتلا۔

❁ أَرَقُّ مِنْ دَمْعِ الغَمَامِ: ابر کے آنسوؤں سے زیادہ پتلا۔

❁ أَرَقُّ مِنْ رَقْرَاقِ السَّرَابِ: سراب کی چمک سے زیادہ لطیف (رقراق السراب بمعنی سیراب کی چمک)

❁ أُرْقُبِ البيتَ مِن رَاقِبِهِ: گھر کے محافظ سے گھر کی حفاظت کر (یہ اس شخص کا قول ہے جسے اپنے گھر میں غلام کی موجودگی سے خوف تھا چنانچہ جب وہ واپس آیا تو وہ غلام اس کا سب سامان لے کر چمپت ہو چکا تھا۔

❁ كـالـرَّاقِـمِ علي الماء: پانی پر لکھنے والے کی طرح۔ (اس چیز کے

لئے کہا جاتا ہے جو نہ تو ایک جگہ ٹھہرے اور نہ اثر انداز ہو)

❁ **اِرْقَ عَلٰی ظَلْعِکَ:** پہلے اپنے معاملہ کو ٹھیک کر (یا مقدور بھر برداشت کر یعنی اپنی دھمکی میں اپنی حد سے تجاوز نہ کر اور اپنی خامی اور بیکسی کو سامنے رکھ اور اپنے عیب پر خاموش رہ کیونکہ سیڑھیاں چڑھنے والا اگر لنگڑا ہو تو اپنے آپ سے نرمی سے پیش آتا ہے۔ ظَلَعَ البعیر کا معنی ہے اونٹ کا چلنے میں لنگڑانا۔ اس مثل کا معنی ہے مقدور بھر برداشت کر کیونکہ سیڑھیاں یا پہاڑ پر چڑھنے والا اگر لنگڑاتا ہو تو اپنے آپ سے نرمی سے پیش آتا ہے اور خود کو استطاعت سے زیادہ تکلیف نہیں دیتا)

❁ **رَکِبَ جَنَاحَی النَعَامَۃ:** وہ شترمرغ کے بازوؤں پر سوار ہوا (تیز رفتاری اور عجلت کے لئے کہا جاتا ہے)

❁ **یَرْکَبُ الصَّعْبَ مَنْ لَا ذُلُولَ لَہٗ:** سرکش پر تو وہ شخص ہی سوار ہوتا ہے، جس کے پاس سدھایا اونٹ نہ ہو۔ (آسانی سے مقصد حاصل نہ ہو تو آدمی خود کو مشقت پر اکساتا ہے)

❁ **مَنْ لَمْ یَرْکَبِ الْأَھْوَالَ لَمْ یَنَلِ الآمَالَ:** جو شخص خود کو خوفناک خطروں میں نہ ڈالے وہ امیدوں کو حاصل نہیں کر سکتا۔

❁ **کَرَاکِبِ اِثْنَیْن:** دو (جانوروں) پر سوار کی طرح۔ دو معاملوں پر شک وشبہ میں پڑنے والے کے لئے کہا جاتا ہے۔

❁ **رَمَی الکلامَ عَلٰی عَوَاھِنِہٖ:** اس نے کلام کو کھجور کی ٹہنیوں پر دے مارا۔ عَوَاھِن (عاھنۃ کی جمع) بمعنی کھجور کی خشک شاخیں، مراد یہ ہے کہ اس نے بے پروائی سے بات کی، خواہ درست تھی یا غلط)۔

❁ **رَمَاہُ اللّٰہُ بِلَیْلَۃٍ لا اخت لھا:** اللہ تعالیٰ اس پر ایسی رات لائے جس کی بہن نہ ہو (یعنی اسے دوسری رات سے پہلے موت آجائے بددعا ہے)

❁ **رَمَاہُ اللّٰہُ مِنْ کُلِّ أَکَمَۃٍ بحجر:** اللہ تعالیٰ اس کو ہر ٹیلے سے پتھر مارے۔ (اس پر چاروں طرف سے پتھر برسیں۔ بددعاء ہے)

❁ **رَمَاہُ بأقحافِ رَأسِہٖ:** اس نے اسے اس کے سر کی کھوپڑی پر مارا۔ (یعنی کسی مصیبت سے اسے خاموش کر دیا یا اسے اس پر لوٹا لایا۔ قِحف دماغ کی اوپر کی ہڈی کو کہتے ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ اقحاف جمع کے لفظ کے ساتھ لانے کی وجہ یہ ہے کہ مراد یہ ہے کہ اس نے اس کی کھوپڑی پر بار بار مارا۔ یہ قتل سے کنایہ ہے۔ گویا اس نے اس سے خاموش کرنے کے انتہائی مقصد (قتل) کو حاصل کر لیا۔ مقتول تو بولتا نہیں۔

❁ **رَمَاہُ اللّٰہُ بثالثۃِ الأثافی:** اللہ تعالیٰ اس کو چولہے کے تیسرے پتھر مارے (الاثافی) بمعنی پہاڑی کا ٹکڑا جس کے ساتھ دو پتھر رکھ کر ان پر ہنڈیا رکھی جاتی ہے۔ مراد یہ ہے کہ وہ بڑی مصیبت میں مبتلا ہو گیا۔ اس شخص کے لئے بھی کہا جاتا ہے جو برائی بالکل نہ چھوڑے کیونکہ اثافی تین پتھر ہوتے ہیں تو اگر اسے تیسرا پتھر بھی مار دیا گیا تو معاملہ انتہا کو پہنچ گیا)

❁ **رَمَاہُ اللّٰہُ بداءِ الذئب:** اللہ تعالیٰ اس کو بھیڑیے کے مرض میں مبتلا کرے۔ (کہا گیا ہے کہ معنی یہ ہے کہ اللہ اسے بھوک میں مبتلا کرے کیونکہ بھیڑیا ہمیشہ بھوکا رہتا ہے)

❁ **رَمَاہُ بِنَبْلِہِ الصائب:** اس نے اسے نشانے پر لگنے والا تیر مارا۔ (یعنی اپنے مخالف کو مسکت اور منہ توڑ جواب دیا)

❁ **رَمَتْنِی بِدَائِھَا وَانْسَلَّتْ:** اس نے اپنی بیماری مجھ سے منسوب کر دی اور کھسک گئی۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو اپنے ساتھی سے اس عیب کو منسوب کرے جو خود اس میں ہو۔ اِنسلال: جماعت سے نکل جانا۔ رماہ بالداء: کسی کو بیماری سے منسوب کرنا، اس پر بیماری کا عیب لگانا۔

❁ **لاترم سَھْمًا یَعْسُرُ عَلَیْکَ رَدُّہٗ:** ایسا تیر نہ چلا جسے تو لوٹا نہ سکے۔

❁ **قَبْلَ الرَّمْیِ یُرَاشُ السَّھْمُ:** تیر پھینکنے سے پہلے اس کو پر لگایا جاتا ہے۔ (کسی کام کے لئے اس کے آپڑنے سے پہلے تیاری اور اوزار کی ضرورت پیش آنے سے پہلے اس کو درست کرنے کے لئے کہا جاتا ہے۔ یراش پر پر لگایا جانا کے معنی میں ہے۔ یعنی تیر چلانے کے وقت سے پہلے تیر درست کر لینا ضروری ہے۔ یہ ایسا ہی ہے جیسے کہتے ہیں قَبْلَ الرماء تملأ الکنائن۔ تیراندازی سے پہلے ترکش بھر لئے جاتے ہیں)

❁ **مَا کُلُّ رَامِی غَرَضٍ یُصِیبُ:** ہر نشانہ باز نشانہ پر نہیں مار سکتا (غَرَض بمعنی ہدف ہے جو تیراندازی کے لئے نصب کیا جاتا ہے)

❁ **قَبْلَ الرماء تُمْلأُ الکَنَائِنُ:** ترکش تو تیراندازی سے پہلے ہی بھر لیا جاتا ہے (یعنی کسی کام کو کرنے سے پہلے تیاری کر لینا چاہئے۔ رِمَاء رَامَاہ کا مصدر ہے۔ کنائن تیر رکھنے کے تھیلے، ترکش)

❁ **رُبَّ رَمْیَۃٍ مِنْ غیر رام:** کبھی تیراندازی اس کی طرف سے بھی ہو جاتی ہے جو تیرانداز نہیں جانتا (یعنی کبھی اناڑی کا تیر بھی نشانہ پر لگ جاتا ہے۔ اس شخص کے لئے بھی کہا جاتا ہے جو غلطی کرتا ہو مگر کبھی درست کام بھی کر جائے۔ اس کا ہم معنی یہ قول ہے۔ مَعَ الخَوَاطِی سَھْمٌ صَائِبٌ (خطا کرنے والے تیروں میں نشانہ پر بیٹھنے والا تیر بھی ہوتا ہے)

❁ **عِنْدَ الرِھَان تُعْرَفُ السَّوَابِقُ:** گھوڑ دوڑ کے وقت ہی آگے نکلنے والے گھوڑوں کی پہچان ہوتی ہے۔ (ایسے معاملہ کے لئے کہا جاتا ہے جو آزمائش اور امتحان کے بعد ظاہر ہو اور اس کی حقیقت معلوم ہو۔ نیز اس شخص کے لئے بھی کہا جاتا ہے جو ایسی خوبی کا دعویٰ کرے جو اس میں نہ ہو)

❁ **اِسْتَرَاحَ مَنْ لَا عَقْلَ لَہٗ:** جس میں عقل نہیں اس نے راحت پائی (عقل والا معاملات میں بہت فکرمند ہوتا ہے اور سوچ بچار کرتا ہے اور کسی بات پر کم ہی خوش ہوتا ہے لیکن بے وقوف کسی بات پر نہ تو سوچ بچار کرتا ہے اور نہ ہی فکرمند ہوتا ہے)

❁ **الرَّائِدُ لَا یَکْذِبُ أَھْلَہٗ:** قوم کے لئے پانی اور گھاس کی تلاش میں آگے جانے والا اپنے لوگوں سے جھوٹ نہیں بولتا۔ (کیونکہ اگر وہ ان سے جھوٹ بولے گا تو ان کا کام بھی بگاڑے گا اور ان کے ساتھ اپنا بھی)۔

❁ أَرْوَغُ مِنْ ثُعَالَةَ: لومڑی سے زیادہ چالباز۔
❁ أَرْوَغُ مِن ثَعْلَب: لومڑی سے زیادہ مکار۔
❁ أَرْوَاغانا یاثُعَال وقد عَلِقتِ بالحبال: لومڑی کیا تو جال میں پھنس کربھی حیلہ بازی کرے گی۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جوحق واجب ہونے کے بعد بھی حیلہ بازی سے باز نہ آئے)
❁ أَرْوَی مِنْ حَيَّةٍ: سانپ سے زیادہ سیراب۔ (کیونکہ سانپ ایسے میدانوں میں رہتے ہیں جہاں نہ پانی ہوتا ہے، نہ انسان اور نہ گھاس۔ اس لئے پانی نہیں پیتے اور نہ پانی کی خواہش کرتے ہیں)
❁ أَرْوَی مِنْ ضَبّ: گوہ سے زیادہ سیراب۔ (کیونکہ گوہ بالکل پانی نہیں پیتی۔ پیاس لگے تو ہوا کی طرف رخ کر کے منہ کھولتی ہے اور اسی میں سیرابی حاصل کر لیتی ہے۔ عرب کسی ناممکن چیز کے متعلق کہتے ہیں۔ لایکون هذا حتی یَرِدَ الضبُّ جب تک گوہ پانی پر نہ آئے یہ ممکن نہیں)
❁ الرَّاوِيَةُ أَحَدُ الشَّاتِمِينَ: بہت روایت کرنے والا گالی دینے والوں میں سے ایک ہے۔ اسی جیسا یہ قول ہے۔
❁ سَبَّكَ مَنْ بَلَّغَكَ: جس نے تجھے کسی کا پیغام پہنچایا۔ اس نے تجھ کو گالی دی)
❁ رُبَّ رَيْثٍ يُعْقِبُ فَوْتاً: بسا اوقات کسی امر میں تاخیر سے اس کا وقت جاتا رہتا ہے۔ (ریث: تاخیر کرنا)
❁ إِنْ كُنْتَ رِيحًا فَقَدْ لاقَيْتَ إِعْصَارًا: اگر تو ہوا تھا تو بگولے سے مل گیا۔ (إِعْصَار: بگولہ۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو خود پسند اور مغرور ہو اور اس کی اپنے سے زیادہ زیرک اور سخت شخص سے مڈبھیڑ ہو جائے۔ ہمارے ہاں سیر کو سوا سیر مل گیا)
❁ إِنْ أَرَدْتَ الْمُحَاجَزَةَ فَقَبْلَ الْمُنَاجَزَةِ: اگر تو دفاع چاہتا ہے تو لڑائی سے پہلے دفاع کر۔ (محاجزہ کا معنی ایک دوسرے سے اپنا دفاع کرنا ہے۔ مناجزہ نجز سے مشتق ہے اور اسی کا معنی فنا ہے۔ بعض کے نزدیک کسی کے خلاف لڑنا اور مبارزت ہے کیونکہ دونوں مدمقابل لڑنے والوں میں سے ہر ایک دوسرے کو فنا کر دینا چاہتا ہے۔ مثل کا معنی ہے جس شخص کا تو مقابلہ نہیں کر سکتا، اس کا سامنا کرنے سے پہلے اپنے آپ کو بچالے۔ اس شخص کے لئے بھی کہا جاتا ہے جو لڑائی کے بعد صلح کا طالب ہو)
❁ أُرِيدُ حِبَاءَهُ وَيُرِيدُ قَتْلِي: میں تو اس کو عطیہ دینا چاہتا ہوں وہ میرے قتل کا ارادہ کرتا ہے۔ (حباء: عطا، بخشش)
❁ إِذَا أَرَادَ اللّٰهُ هِلَاكَ نَمْلَةٍ أَنْبَتَ لَهَا جَنَاحَيْنِ: جب اللہ کسی چیونٹی کو ہلاک کرنا چاہتا ہے تو اس کو پر لگا دیتا ہے۔ ہمارے ہاں کہا جاتا ہے: جب چیونٹی کی موت آتی ہے تو اس کے پر نکل آتے ہیں)
❁ مَنْ لَمْ يُرِدْكَ فَلَا تُرِدْهُ: جو شخص تیرا ارادہ نہ کرے تو بھی اس کا ارادہ نہ کر)

❁ كَمْ بَيْنَ مُرِيدٍ وَمُرَادٍ: ارادہ کرنے والے اور مراد میں بڑا فاصلہ ہے۔ عدم اتفاق یا کامیابی کی دشواری کے لئے کہا جاتا ہے۔ تو کسی چیز کو حاصل کرنا چاہے تو توقع کے خلاف اس سے محروم رہتا ہے۔

## ز

❁ جَعَلَ الزُّجَّ قُدَّامَ السِّنَانِ: اس نے نیزہ کی ٹوپی کو نیزہ کی انی کے آگے لگایا۔ (زج نیزہ کی ٹوپی جو اس کے نچلے حصے میں لگائی جاتی ہے۔ سنان: نیزے کی انی (نیزہ کا پھل) اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو ادنیٰ کو اعلیٰ پر فوقیت دے۔
❁ إِن لَمْ تُزَاحِمْ لَمْ يَقَعْ فِي الْخُرْجِ شَيْءٌ: اگر تو مزاحمت سے گریز کرے گا تو خرجین میں کچھ نہیں جائے گا۔
❁ مَنْ يَزْرَعِ الشَّوْكَ لَايَحْصُدْ بِهِ الْعِنَبَا: جو کانٹے بوئے گا اس سے انگور کی فصل نہیں کاٹ سکے گا۔ (قطف العنب کہا جاتا ہے حصد العنب نہیں لیکن کہنے والے نے حصد کو زرع کے مقابل رکھا ہے۔ اور معنی یہ ہے کہ جو کسی سے برا سلوک کرے گا وہ اس سے بھی برے سلوک کی توقع رکھے)
❁ كَمَا تَزْرَعُ تَحْصُدُ: جیسا بوئے گا ویسا کاٹے گا۔
❁ هُوَ أَزْرَقُ الْعين: وہ نیلی آنکھ والا ہے یعنی دشمن ہے اس معنی میں کہا جاتا ہے هو أَسْوَدُ الْكَبد: (وہ سیاہ جگر ہے) اور هم صُهْبُ السبال وہ سرخ مونچھوں والے ہیں۔ یعنی دشمن ہیں۔
❁ لِكُلِّ زَعْمٍ خَصْمٌ: ہر دعویٰ کا ایک مخالف ہے۔ (جب کوئی شخص ایسی چیز کا دعویٰ کرے جو اس کی نہ ہو تو کہا جاتا ہے)
❁ زَقَّهُ زَقَّ الْحَمَامَةِ فَرْخَها: اس نے اس کو اس طرح چوگا دیا جس طرح کبوتری اپنے چوزے کو چوگا دیتی ہے۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو اپنے قریبی رشتہ دار کی شفقت میں کوتاہی کے بغیر پرورش کرتا ہے۔
❁ إِذَا زَلَّ الْعَالِمُ زَلَّ بِزَلَّتِهِ عَالَمٌ: جب عالم پھسل جائے تو اس کے پھسلنے سے ایک جہاں پھسل جاتا ہے۔
❁ زَلَّةُ الرَّأْيِ تُنْسِي زَلَّةَ الْقَدَمِ: رائے کا پھسلنا قدم کے پھسلنے کو بھلا دیتا ہے۔ (مستقل مزاج عقلمند سے سرزد ہونے والی لغزش کے بارے میں کہا جاتا ہے)
❁ لِكُلِّ زَمَانٍ رِجَال: ہر زمانہ کے لئے کچھ لوگ ہوتے ہیں۔
❁ هُما زَنْدَانِ فِي وِعَاءٍ: وہ ایک ہی برتن میں دو آگ سلگانے والے ہیں۔ (ایک تھیلی کے چٹے بٹے ہیں، برائی میں یکساں)
❁ أَزْهَى مِنْ غُرَاب: کوے سے زیادہ متکبر۔
❁ أَزْهَى مِنْ طَاوُوس: مور سے زیادہ اترانے والا۔
❁ أَزْهَى مِنْ وَعْلٍ: پہاڑی بکرے سے زیادہ متکبر۔
❁ زُرْ غِبًّا تَزْدَدْ حُبًّا: ایک دن چھوڑ کر ملنے جایا کر تجھ سے محبت بڑھے گی۔ (غب ایک دن ملنے جانا دوسرے دن نہ جانا روز کا آنا جانا قدر کھو

دیتا ہے)

الزَّیْتُ فِی العَجِیْنِ لَایَضِیْعُ: آٹے میں روغن ضائع نہیں ہوتا۔ (رشتہ داروں سے احسان کرنے والے کے لئے کہا جاتا ہے)

زَادَ فِی الطُّنْبُوْرِ نَغْمَةً: اس نے طنبور میں ایک نغمہ کا اضافہ کر دیا۔

زُیِّنَ فِی عَیْنِ الوَالِدِ وَلَدُہٗ: باپ کی نظر میں بیٹا خوبصورت ہوتا ہے (اپنوں کی تحسین کے بارے میں کہا جاتا ہے۔)

## س

اِنْ سَاَلَ اَلْحَفَ وَاِنْ سُئِلَ سَوَّفَ: اگر وہ سوال کرتا ہے تو لپٹ جاتا ہے اور اگر اس سے سوال کیا جاتا ہے تو ٹال دیتا ہے۔

تَسْاَلُنِی اُمُّ الخِیَارِ جَمَلاً
یَمْشِیْ رُوَیْدًا وَیَکُوْنُ اَوَّلاً

ام الخیار مجھ سے ایسا اونٹ مانگتی ہے جو آہستہ چلے اور اول آئے (یعنی ایسی چیز طلب کرتی ہے جو ناممکن ہو)

سَائِلُ اللّٰہِ لَا یَخِیْبُ: خدا سے مانگنے والا بے نتیجہ نہیں رہتا۔ (لوگوں سے تنفر اور ان سے مانگنے کے بارے میں کہا جاتا ہے)

سَبَّکَ مَنْ بَلَّغَکَ السَّبَّ: جس نے تمہارے پاس گالی پہنچائی اس نے تمہیں گالی دی۔

سُبَّنِیْ وَاصْدُقْ: مجھے گالی دو، مگر سچ بولو۔ (مجھے اس کی پروا نہیں کہ تو مجھے گالی دے کیونکہ مجھے اپنا پتہ ہے، جبکہ تو جھوٹ سے گریز کر رہا ہو۔ سچ کی رغبت دلانے کے بارے میں کہا جاتا ہے)

مَالَہٗ سَبَدٌ وَلَا لَبَدٌ: نہ اس کے بال ہیں نہ اون) سَبَد: بال، لبد: اون۔ یعنی اس کے پاس کچھ بھی نہیں۔)

سَبَقَ سَیْلُہٗ مَطَرَہٗ: اس کا سیلاب اس کی بارش سے پہلے ہی آ گیا۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو دھمکی سے پہلے ہی کارروائی کر ڈالے)

سَبَقَ السَّیْفُ العَذْلَ: تلوار ملامت سے سبقت لے گئی (یہ ضبّة بن ادّ نے حرم میں اپنے بیٹے کے قاتل کو قتل کرنے پر لوگوں کی طرف سے ملامت پر کہا تھا)

سَبَقَ دِرَّتَہٗ غِرَارُہٗ: اس کے دودھ کی قلت اس کے دودھ کی کثرت سے سبقت لے گئی (غرار: دودھ کی قلت، (درہ: دودھ کی کثرت: یعنی اس کی برائی اس کی بھلائی سے پہلے وقوع پذیر ہوئی اور احسان سے پہلے اس نے خباثت شروع کر دی۔)

مَنْ سَابَقَ الدَّهْرَ عَثَرَ: جو زمانہ سے آگے بڑھا پھسل گیا۔ (ٹھوکر کھائی)

مَا اِسْتَتَرَ مَنْ قَادَ الجَمَلَ: جو اونٹ کو آگے سے کھینچ کر لے جائے وہ چھپا نہیں رہے گا۔

سَحَابَةُ صَیْفٍ عَنْ قَلِیْلٍ تَقَشَّعُ: موسم گرما کا بادل جلد ہی چھٹ جاتا ہے۔ (تَقَشَّعُ، تتقشع کی جگہ ہے۔ اس کا معنی غائب ہو جانا، چھٹ جانا ہے۔ (اس چیز کے بارے میں کہا جاتا ہے جو تھوڑی دیر رہے)

لَمَّا اِشْتَدَّ سَاعِدُہٗ رَمَانِیْ: جب اس کی کلائی سخت ہو گئی تو اس نے مجھے ہی تیر مارا۔ (اس شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جو اپنے پر احسان کرنے والے پر برائی کا ارتکاب کرے۔ پورا شعر یوں ہے۔ اُعَلِّمُہٗ الرِمَایَةَ کُلَّ یَوْمٍ، فَلَمَّا اِسْتَدَّ سَاعِدُہٗ رمانی۔ پہلے مصرعہ کا معنی ہے میں اس کو ہر روز تیر اندازی سکھاتا تھا)

السِرُّ اَمَانَةٌ: بھید ایک امانت ہے۔

سِرُّکَ مِنْ دَمِکَ: تیرا راز تیرے خون سے متعلق ہے۔ (مراد بسا اوقات افشائے راز موت کا سبب بن جاتا ہے)

مَالَہٗ سَارِحَةٌ وَلَا رَائِحَةٌ: اس کے پاس نہ چرنے والے مویشی ہیں نہ چر کر واپس لوٹنے والے یعنی اس کے پاس کچھ بھی نہیں۔ سارحة: چرنے والے مویشی۔ رائحة: چر کر شام کو واپس آنے والے مویشی)

اَسْرَعُ مِنَ البَرْقِ: بجلی سے زیادہ تیز رفتار۔

اَسْرَعُ مِنَ البَیْنِ: جدائی سے زیادہ تیز رفتار۔

اَسْرَعُ مِنَ الطَّرْفِ: نگاہ سے زیادہ تیز رفتار۔

اَسْرَعُ مِنَ اللمحِ: نظر سے زیادہ تیز رفتار۔

اَسْرَعُ مِنْ لَمْحِ البَصَرِ: آنکھ جھپکنے سے زیادہ تیز رفتار۔

اَسْرَعُ مِنْ رَجْعِ الصَّدَیٰ: صدائے بازگشت سے زیادہ تیز رفتار۔

اَسْرَعُ مِنَ الیَدِ اِلَی الفَمِ: منہ کی طرف اٹھنے والے ہاتھ سے زیادہ تیز رفتار۔

یَسْرِقُ الکُحْلَ مِنَ العَیْنِ: وہ آنکھ سے سرمہ چراتا ہے۔

اَسْرَیٰ مِنَ الخیالِ: خیال سے زیادہ چلنے والا۔

السَّعِیْدُ مَنْ کُفِیَ: نیک بخت وہ ہے جس کی تمام ضروریات پوری ہو گئیں۔

بِالسَّاعِدِ یَبْطِشُ الکَفُّ: کلائی کے ذریعے ہی ہاتھ کی پکڑ مضبوط ہوتی ہے۔ (یعنی دولت اور طاقت سے جو چاہے حاصل کیا جا سکتا ہے، یہ دونوں چیزیں میرے پاس نہیں ہیں۔ نیز مددگاروں کی کمی پر بھی کہا جاتا ہے۔ اس مفہوم کا حامل یہ شعر بھی ہے:

اُولٰئِکَ اِخْوَانِی الَّذِیْنَ رُزِئْتُھُمْ
وَمَا الکَفُّ اِلَّا اِصْبَعٌ ثُمَّ اِصْبَعُ

(یہ میرے بھائی ہیں جن سے میں بھلائی حاصل کرتا ہوں، ہاتھ تو انگلیوں کا مجموعہ ہے)

مَالَہٗ سَعْنَةٌ وَلَا مَعْنَةٌ: اس کے پاس تھوڑا بہت کچھ بھی نہیں (سَعْنَة کھانے وغیرہ کی کثرت، معنة: کھانے وغیرہ کی کمی؟

مَنْ سَعَیٰ رَعَیٰ: جو دوڑا اس نے چر لیا۔ (جس نے کوشش کی اس نے پا لیا)

رُبَّ سَاعٍ لِقَاعِدٍ: کئی لوگ بیٹھے ہوئے کے لئے جدوجہد کرتے ہیں۔ (اس کا اولین قائل نابغہ زبیانی ہے۔ نعمان بن منذر کے پاس

عربوں کے کئی وفد آئے ان میں بنی عبس کا شقیق نامی شخص بھی تھا، جس کی اس کے ہاں وفات ہوگئی۔ نعمان نے ان وفود کو عطیے دیئے تو اس نے شفیق کے گھر والوں کے لئے ایسا ہی ایک عطیہ بھیجا۔ جب نابغہ تک یہ بات پہنچی تو اس نے یہ بات کہی جو ضرب المثل بن گئی۔

۞ **يَسْتَفُ التُرابَ ولا يخضعُ لِأحَدٍ عَلَى بَاب:** وہ خاک پھانکتا ہے مگر کسی کے دروازے پر نہیں جھکتا (خوددار کے لئے کہا جاتا ہے)

۞ **سَفِيهٌ لَمْ يجد مُسَافِهًا:** بے وقوف کا کسی گالی دینے والے سے واسطہ نہیں پڑا۔

۞ **حَيْثُما سَقَطَ لَقَطَ:** وہ جہاں کہیں گرا وہیں سے کچھ نہ کچھ اٹھالیا۔ (حیلہ ساز اور چالاک شخص کے لئے کہا جاتا ہے)

۞ **لِكُلِّ ساقِطَةٍ لاقِطَةٌ:** ہر گرنے والی چیز کو کوئی نہ کوئی اٹھانے والا مل جاتا ہے (منہ سے نکلنے والی ہر بات کو لے اڑنے والا کان ہوتا ہے۔ گفتگو میں احتیاط برتنے کے لئے کہا جاتا ہے ہمارے ہاں: دیوار کے بھی کان ہیں)

۞ **يَسْقِي مِنْ كُلِّ يَدٍ بكَأسٍ:** وہ ہر ہاتھ سے ایک پیالہ پی لیتا ہے۔ بہت زیادہ متلون مزاج کے لئے کہا جاتا ہے)

۞ **سَاقِيَةٌ لاتُعَكِّرُ بَحْرًا:** چھوٹی نہر سمندر کو گدلا نہیں کر سکتی۔

۞ **سَكَتَ أَلْفًا ونطقَ خَلْفًا:** وہ ہزار بار خاموش رہا، بولا تو منہ سے بری بات نکلی۔ (خَلْف: بری بات وغیرہ۔ الْفًا مصدر ہونے کی وجہ سے منصوب ہے۔ یعنی یہ سکت الْفَ سکتة ہے۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو طویل خاموشی کے بعد بولے تو اس کے منہ سے کوئی اچھی بات نہ نکلے)

۞ **السكوتُ أخو الرضا:** خاموشی رضامندی جیسی ہے۔

۞ **رُبَّ سَكُوتٍ أبلَغُ من كلام:** بہت سی خاموشیاں کلام سے زیادہ بلیغ ہوتی ہیں۔

۞ **رُبّما كَانَ السكوتُ جواباً:** بعض اوقات خاموشی ہی جواب ہوتی ہے۔

۞ **سَلْحُ الحُبارَى سِلاحُهُ:** تغدار کا بیٹ کرنا اس کا ہتھیار ہے۔ (یہ پرندہ حملہ آور سے بیٹ کر کے ہی بچتا ہے۔ کیونکہ یہ اپنا گھونسلہ درخت کے بالائی حصہ پر بناتا ہے۔ جب کوئی درخت پر چڑھتا ہے تو اس کے چہرہ پر بیٹ کر دیتا ہے تو وہ اپنے آپ میں مشغول ہونے کی وجہ سے اوپر چڑھنا چھوڑ دیتا ہے۔)

۞ **سِلاحُ الضُعَفاءِ الشِكايَةُ:** کمزوروں کا ہتھیار شکایت ہے۔

۞ **أَسْلَحُ مِنَ الحُبارَى:** تغ دار سے زیادہ بیٹ کرنے والا۔ (تغ دار بہت بیٹ کرتا ہے اور جب چاہے بیٹ کر دیتا ہے۔

۞ **السُلطَانُ ظِلُّ اللهِ فِي أرْضِهِ:** بادشاہ خدا کی زمین پر اللہ کا سایہ ہے۔ (یعنی ہر مظلوم اس سایہ میں ٹھکانہ لیتا ہے۔

۞ **لاسُلطَانَ بلارِجَالٍ:** بغیر آدمیوں کے حکمرانی نہیں ہوسکتی۔

۞ **لَيْس لِسُلْطَانِ العِلمِ زَوَال:** علم کی طاقت لازوال ہے۔

۞ **مَنْ سَلَكَ الجَدَدَ أَمِنَ العثار:** جو شخص ہموار زمین پر چلے گا وہ پھسلنے (ٹھوکر لگنے) سے محفوظ رہے گا۔ (جَدَد: ہموار زمین)

۞ **إن سَلِمْتَ مِنَ الأسَدِ فَلا تطمَعْ فِي صَيْدِهِ:** اگر تو شیر سے بچ جائے تو اس کے شکار کا لالچ نہ کر۔

۞ **مَنْ سَلِمَتْ سَرِيرَتُهُ سَلِمَت عَلانِيَتُهُ:** جس کا راز محفوظ رہا اس کی کھلی ہوئی باتیں بھی محفوظ رہیں گی۔

۞ **إنْ تَسْلَمِ الجِلَّةُ فَالنِّيبُ هَدَر:** اگر بڑے اونٹ بچ جائیں تو بوڑھی اونٹنیاں رائیگاں ہیں) جِلَة: جليل کی جمع ہے مراد بڑے اونٹ، مراد یہ ہے کہ اگر نفع آور چیز بچ جائے تو بے کار چیز کی قدر نہیں ہوتی)

۞ **السَّلامَةُ غَنِيمَةٌ:** سلامتی غنیمت ہے۔

۞ **إنَّ السلامَةَ مِنهَا تَرْكُ مافيها:** دنیا سے بچنا دنیا کی چیزوں کو چھوڑنے میں ہے۔ (منها اور فيها کا مرجع دنیا ہے۔ یہ شعر کا دوسرا مصرعہ ہے۔ پہلا یہ ہے۔ والنفسُ تكْلَفُ بالدُّنيا وَقدعَلِمَتْ نفس دنیا کا عاشق ہے اور اسے معلوم ہو چکا ہے کہ (أنَّ السلامَةَ مِنها تَرْكُ مافيها: دنیا سے بچنا دنیا کی چیزوں کو چھوڑنے کے مترادف ہے)

۞ **أسْمَحُ مِنْ لاقِطة:** پرندہ سے زیادہ سخی (لاقطعة: چونچ سے دانے چگنے والا پرندہ اس کی مادہ اپنے چوزے کو چوگا دیتی ہے اور اس کے پوٹے میں اپنے لئے کچھ نہیں بچتا۔ یہ مثل سخاوت کے ضمن میں بیان کی جاتی ہے)

۞ **لَقَدْ أسْمَعْتَ لَوْنَادَيْتَ حَيًّا:** اگر تو کسی زندہ کو پکارتا تو اس کو سنا دیتا۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جسے نصیحت کی جائے تو وہ اسے قبول نہ کرے اور نہ سمجھے)

۞ **أَسْمَعُ جَعْجَعَةً ولا أرَى طِحْنًا:** میں چکی کی گڑگڑاہٹ تو سنتا ہوں مگر آٹا نظر نہیں آتا۔ (یعنی شور وغل تو مجھے سنائی دیتا ہے مگر عمل دکھائی نہیں پڑتا۔ (بزدل کے لئے کہا جاتا ہے جو دھمکی دیتا ہے مگر اس کو عملی جامہ نہیں پہناتا اور کنجوس کے لئے کہا جاتا ہے جو وعدہ کرتا ہے مگر وعدہ وفا نہیں کرتا)

۞ **أنْ تَسْمَعَ بِالمُعَيْدِيِّ خَيْرٌ مِنْ أنْ تَرَاهُ:** تیرا معیدی کو سننا اس کے دیکھنے سے بہتر ہے۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جس کی خبر سننا اس کو دیکھنے سے بہتر ہو۔ سب سے پہلے یہ بات منذر بن ماء السماء نے کہی تھی جو مشقہ بن ضمرہ معیدی کے متعلق باتیں سن کر خوش ہوتا تھا۔ مشقہ بدصورت تھا اسے دیکھ کر یہ بات کہی جو اوپر مذکور ہے اور ضرب المثل بن گئی ہے)

۞ **إذا لَمْ تُسْمِعْ فَأَلْمِعْ:** جب تو سنا نہ سکے تو اشارہ ہی کر دیا کر۔ (یعنی اگر تو سنانے کی طاقت نہ رکھتا ہو تو اشارہ کرنے سے تو عاجز نہیں۔

۞ **إسْمَعْ ولا تُصَدِّقْ:** سن لے خواہ اسے سچا نہ سمجھے۔

۞ **سَامِعًا دَعَوْتَ:** تو نے سننے والے کو ہی پکارا ہے۔

❁ بَيْنَ سَمْعِ الْأَرْضِ وَ بَصَرِهَا: زمین کے کان اور آنکھ کے درمیان (یعنی چپ چپاتے۔ کہا جاتا ہے۔ كَانَ فِعْلُ ذٰلِكَ بَيْنَ سَمْعِ الْاَرْضِ وَ بَصَرِهَا وہ کام ایسی جگہ ہوا جو خالی تھی اور وہاں کوئی نہ تھا)

❁ أَسْمَعُ مِنْ قُرَادٍ: چیچڑی سے زیادہ سننے والا۔ (کہا جاتا ہے کہ چیچڑی ایک دن کی مسافت سے اونٹوں کی ٹاپوں کی آواز سن کر ان کی طرف چل پڑتی ہے)

❁ قَدِ اسْتَسْمَنْتَ ذَا وَرَمٍ: تو نے ورم والے کو موٹا سمجھ لیا ہے (اور اسے بڑا سمجھ بیٹھا ہے حالانکہ وہ بڑا نہیں اور خلاف حقیقت ظاہر سے دھوکا کھایا ہے)

❁ سَمْنُكُمْ هُرِيقَ فِي أَدِيمِكُمْ: تمہارا گھی تمہاری کھال میں ہی انڈیل دیا گیا ہے (مراد یہ ہے کہ تمہارا مال تم پر ہی خرچ کیا جاتا ہے اور تمہارا مال صرف تمہاری طرف ہی لوٹے گا اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جس کا مال دوسروں تک نہ پہنچ پائے اور اسی پر خرچ ہو)

❁ أَسْمَنُ مِنْ يَعْرٍ: یعر سے زیادہ موٹا (یعر ایک فربہ جانور)

❁ مَنْ لِي بِالسَّانِحِ بَعْدَ الْبَارِحِ: منحوس کے بعد میرے لئے کون مبارک ہوگا۔ (سانح دائیں طرف سے آنے والا۔ بارح بائیں طرف سے آنے والا۔ عرب سانح سے نیک فالی اور بارح سے بدفالی لیتے تھے۔ ناپسندیدہ چیز کے بعد محبوب چیز کی توقع یا بہتر حالات سے مایوسی کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

❁ كَانَ سِنْدَانًا فَصَارَ مِطْرَقَةً: وہ اہرن تھا، پھر ہتھوڑا بن گیا۔ (ایسے ذلیل کے متعلق کہا جاتا ہے جو معزز ہو جائے)

❁ إِذَا كُنْتَ سِنْدَانًا فَاصْبِرْ وَإِذَا كُنْتَ مِطْرَقَةً فَأَوْجِعْ: اگر تو اہرن ہے تو صبر کر اور اگر ہتھوڑا ہے تو درد پہنچا۔

❁ أَسْهَرُ مِنَ النجم ستارے سے زیادہ جاگنے والا۔

❁ أَسْهَرُ مِنْ قُطْرُبٍ: قطرب سے زیادہ جاگنے والا۔ (قطرب ایک چھوٹا جانور ہے جو رات کو نہیں سوتا)

❁ سَهْمٌ لَكَ وَسَهْمٌ عَلَيْكَ: ایک تیر تیرے حق میں اور دوسرا تیر تیرے خلاف۔

❁ أَسَاءَ سَمْعًا فَأَسَاءَ إِجَابَةً: اس نے غلط سنا تو غلط ہی جواب دیا۔

❁ أَسَاءَ كَارِهٌ مَا عَمِلَ: ناپسند کرنے والے نے برا کام کیا۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو کسی کام پر مجبور کیا جائے تو وہ اسے اچھی طرح نہ کر سکے)

❁ أَسَاءَ رَعْيًا فَسَقَى: اس نے بری طرح چرایا پھر پانی بھی پلایا۔ (اصل اس کی یہ ہے کہ چرانے والے نے اونٹوں کو تھوڑا چرا کر جب انہیں ان کے مالکوں کے پاس واپس لانے کا ارادہ کیا تو اسے یہ بات اچھی نہ لگی کہ مالکوں کو اونٹوں پر اس کے برے اثرات کا پتہ چل جائے تو اس نے ان کو پانی پلا دیا تاکہ اونٹوں کے پیٹ پانی سے بھر جائیں۔ ایسے شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو کام صحیح نہ کرے اور پھر اس کو ٹھیک کرنا چاہے اور یوں اسے اور بھی زیادہ بگاڑ دے)

❁ سُوءُ الظَّنِّ مِنْ شِدَّةِ الضِّنِّ: بدگمانی انتہائی بخل کا نتیجہ ہوتی ہے (یہ عربوں کے اس قول جیسا ہے: إِنَّ الشَّفِيقَ بِسُوءِ ظَنٍّ مُولَعٌ مہربان شخص بدگمانی کے بارے میں بہت پرجوش ہوتا ہے۔ ایسے شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جو اپنے ساتھ کے معاملات کا خیال رکھتا ہو۔ اور اسے ہر وقت دھڑکا لگا رہتا ہو کہ کہیں ساتھی کسی حادثہ کا شکار نہ ہو جائے جیسے ماؤں کے دل میں اپنی اولاد کے متعلق برے برے خیال آتے رہتے ہیں)۔

❁ سَيِّدُ الْقَوْمِ أَشْقَاهُمْ: قوم کا سردار اپنی قوم کا سب سے بڑا بدبخت ہوتا ہے۔ (کیونکہ وہ اپنے قبیلہ کے بغیر سختیوں کا حصہ دار بنتا ہے۔ ان میں سے کمزوروں کے لئے لڑتا ہے، بے کسوں کی بات کرتا ہے، اور ایسے کام کرنے کے لئے تیار رہتا ہے جو اس کا فرض نہیں ہوتا۔

❁ مَا كُلُّ سَوْدَاءَ تَمْرَةً: ہر سیاہ چیز کھجور نہیں ہوتی۔ (شک وشبہ کے موقع پر بولا جاتا ہے۔ سیاہ چیز کھجور بھی ہو سکتی ہے، اور کوئلہ کا ٹکڑا بھی۔ ایسا ہی یہ مثل ہے۔ مَا كُلُّ بَيْضَاءَ شَحْمَةً۔ ہر سفید چیز چربی کا ٹکڑا نہیں ہوتی)

❁ لَوْ ذَاتُ سِوَارٍ لَطَمَتْنِي: کاش مجھے طمانچہ کسی کنگن والی نے مارا ہوتا۔ (یہ بات حاتم طائی نے اس وقت کہی تھی جب وہ بنی غزة کے پاس اس قیدی کی جگہ قید تھا جسے اس نے فدیہ دے کر چھڑایا تھا۔ اور ایک لونڈی نے اسے طمانچہ مارا تھا۔ عربوں کے ہاں لونڈیاں زیورات نہیں پہنتیں۔ مراد یہ ہے کہ اگر کسی آزاد عورت نے طمانچہ مارا ہوتا تو مجھے یہ معاملہ نسبتاً آسان ہوتا۔ یہ بہتر صورت کے حالات کے مقابلہ میں گھٹیا صورت اختیار کرنے پر یا کم رتبہ شخص کے ہاتھوں ذلیل ہونے کے موقع پر بولا جاتا ہے۔

❁ مَنْ سَاوَاكَ بِنَفْسِهِ مَا ظَلَمَكَ: جس نے تجھے اپنے آپ کے برابر رکھا اس نے تجھ پر ظلم نہیں کیا۔

❁ سَاوَاكَ عَبْدُ غَيْرِكَ: تیرے غیر کا غلام تیرے برابر ہے (کیونکہ وہ تیری حکم برداری سے تیری طرح آزاد ہے اس مفہوم کے متعلق عوام کہتے ہیں۔ عَبْدُ غَيْرِكَ حُرٌّ مِثْلُكَ۔

❁ إِنِ اسْتَوَى فَسِكِّينٌ وَ إِنِ اعْوَجَّ فَمِنْجَلٌ: اگر وہ سیدھا ہو تو چھری ہے اور ٹیڑھا ہو جائے تو درانتی ہے۔

❁ سِرْ وَ قَمَرٌ لَكَ: چلا جا چاند تیری رہنمائی کے لئے ہے۔ (یعنی چاند نکلا ہوا ہو تو اس کی روشنی میں کام کرنے کو غنیمت جان۔ فرصت کو غنیمت جاننے کے بارے میں کہا جاتا ہے۔

❁ سِيرَةُ الْمَرْءِ تُنْبِئُ عَنْ سَرِيرَتِهِ: آدمی کی عادت اس کے چھپے ہوئے خیال کا پتہ دیتی ہے۔

❁ سَيْرَيْنِ فِي خُرْزَةٍ: دو تسمے ایک سوراخ میں۔ (سیرین کا نصب اس سے پہلے۔ اجمع محذوف سمجھے جانے کی وجہ سے۔ ایک پنتھ دو کاج)

سَالَ بِهِمُ السَّيْلُ وَجَاشَ بِنَا الْبَحْرُ: ان کو سیلاب بہا لے گیا اور ہم کو سمندر کی سخت تیزی۔ یعنی ہم ان سے بھی زیادہ شدید مصیبت میں پڑ گئے۔

سِيْلَ بِهٖ وَهُوَ لَا يَدْرِي: اس کو بہا لے جایا گیا لیکن اسے خبر ہی نہیں (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جسے اس کی مخصوص چیزوں میں نقصان ہو جائے اور وہ غافل رہے۔

## ش

أَشْأَمُ مِنْ بَرَاقِش: براقش سے زیادہ منحوس۔ (براقش اس کتیا کا نام ہے جو اس لشکر پر بھونکی تھی جو کتیا والوں کی تلاش میں تھا اور کتیا کے بھونکنے سے لشکر کو پتہ چل گیا کہ وہ کہاں چھپے ہوئے ہیں)

أَشْأَمُ مِنَ الْبَسُوس: بسوس سے زیادہ منحوس۔ (بسوس منقذ تمیمیہ کی بیٹی تھی جو جساس بن مرہ بکری کی خالہ تھی۔ وہ اپنے پڑوسی کی اونٹنی کلیب بن وائل تغلبی کی چراگاہ میں چرا رہی تھی۔ کلیب نے اونٹنی کو تیر مارا بسوس نے جساس سے مدد طلب کی تو اس نے بڑھ کر کلیب کو قتل کر دیا۔ کلیب کا بھائی مہلہل بنی تغلب کے سردار کی حیثیت سے کلیب کے قصاص کے لئے کھڑا ہو گیا۔ اس کے نتیجہ میں بکر اور تغلب کے درمیان جنگ چھڑ گئی جو چالیس سال تک جاری رہی۔ یوں بسوس نحوست میں ضرب المثل بن گئی)

أَشْأَمُ من حَفَّار: گورکن سے زیادہ منحوس۔ (حفار سے مراد حفار القبور ہے)

أَشْأَمُ مِنْ دَاحِس: داحس سے زیادہ منحوس (داحس قیس بن زہیر کا گھوڑا تھا (نحوست میں اس کے ضرب المثل ہونے کی وجہ یہ تھی کہ اس کی وجہ سے ذبیان اور عبس کے درمیان جنگ چالیس سال جاری رہی)

أَشْأَمُ مِنْ رَغِيْفِ الْحَوْلَاءِ: حولاء کی روٹی سے زیادہ منحوس (حولاء ایک عرب عورت تھی ایک شخص نے اس کے سر سے ایک روٹی اچک لی تو اس نے کہا۔ بخدا تو نے ایسا کر کے فلاں کی توہین کرنا چاہا ہے، جو اس شخص کا پڑوسی تھا۔ اس سے ان لوگوں میں اشتعال پیدا ہو گیا، جس کے نتیجہ میں ان کے ایک ہزار انسان قتل ہوئے)

أَشْأَمُ مِنْ طُوَيْس: طویس سے زیاہ منحوس۔ (طویس کہا کرتا تھا: میں اس روز پیدا ہوا جس دن رسول اللہ ﷺ نے وفات پائی۔ جس دن حضرت ابوبکرؓ کی وفات ہوئی اس دن میری ماں نے میرا دودھ چھڑایا۔ جس دن عمر بن خطابؓ کو شہید کیا گیا اس دن میں بالغ ہوا اور حضرت عثمانؓ کی شہادت کے دن میں نے شادی کی۔ اور حضرت علیؓ بن ابی طالب کی شہادت کے دن میرے ہاں بچہ پیدا ہوا)

أَشْأَمُ مِنْ عِطْرِ مَنْشِمَ: منشم کے عطر سے زیادہ منحوس (اس مثل کی اصل کے متعلق کہا گیا کہ منشم ایک عورت کا نام تھا جو خوشبو بیچا کرتی تھی۔ عرب اس کی خوشبو میں ہاتھ ڈبو کر عہد کرتے کہ جس جنگ میں وہ جا رہے ہیں جان پر کھیل کر لڑیں گے حتیٰ کہ وہ قتل ہو جائیں۔ چنانچہ جب جنگ میں قدم رکھتے، کہا جاتا: دَقُّوا بَيْنَهُمْ عِطْرَ مَنْشِمَ (انہوں نے اپنے درمیان منشم کا عطر ظاہر کیا۔ اس بات کے بکثرت کہنے سے یہ ضرب المثل بن گیا)

أَشْأَمُ مِنْ غُرَابِ الْبَيْنِ: جدائی کے کوے سے زیادہ منحوس۔ کوے سے یہ نام لازم وملزوم ہونے کی وجہ یہ ہے کہ جب بدوی لوگ چراگاہ کی تلاش میں جدا ہونے لگتے تو کوے ان کے خیموں کی جگہ نیچے اتر کر کھانے کی اشیاء ڈھونڈنے لگتے۔ اس لئے اس سے بدفالی لے کر کوے کو غراب البین (جدائی کا کوا کہنے لگے۔ کیونکہ کوے ان کے خیموں کی جگہوں پر اس وقت اترا کرتے تھے جب وہ کسی جگہ سے جدا ہو کر کہیں جاتے)

مَنْ شَبَّ عَلَى خُلُقٍ شَابَ عليه: جس عادت پر کوئی جوان ہوا اسی پر بوڑھا ہو گیا۔

الشَّبَابُ مَطِيَّةُ الْجَهْلِ: جوانی جہالت کی سواری ہے۔ (یعنی جہالت جوانی کی منزل اور مشکوک مرکز ہے)

الشَّبْعَانُ يَفُتُّ لِلْجَائِعِ فَتًّا بَطِيْئًا: پیٹ بھرا بھوکے کے لئے آہستہ آہستہ روٹی توڑتا ہے۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو دوسرے شخص کے معاملہ کو کوئی اہمیت نہ دے اور نہ اس کا راستہ اختیار کرے۔

إِنَّ هٰذَا الشِّبْلَ مِنْ ذالك الاسد: یہ بچہ بھی تو اسی شیر کا ہے۔

مَنْ أَشْبَهَ أباه فما ظَلَمَ: جو اپنے باپ کے مشابہ ہوا اس نے کوئی ظلم نہیں کیا۔ (اس لڑکے کے لئے کہا جاتا ہے جو ساخت اور طبیعت میں اپنے باپ جیسا ہو۔ (کیونکہ اس نے مشابہت کو غلط جگہ نہیں رکھا۔ کوئی بیٹے کی اپنے باپ سے مشابہت میں اس سے زیادہ مستحق نہیں۔

أَشْبَهُ مِنَ الماء بالماء: وہ اس سے زیادہ مشابہ ہے جتنا پانی پانی سے مشابہ ہے۔

إِنَّهُ لَأَشْبَهُ بِهٖ مِنَ التَّمْرَةِ بالتَّمْرَةِ: وہ یقیناً اس سے بھی زیادہ مشابہ ہے جتنا ایک کھجور دوسری کھجور سے مشابہ ہوتی ہے۔ (دو چیزوں میں قریبی مشابہت کے بارے میں کہا جاتا ہے)

مَا أَشْبَهَ حَجَلَ الجبالِ بِأَلْوَانِ صُخُورِهَا: پہاڑی تیتر پہاڑ کی چٹانوں کے رنگ سے کتنا مشابہ ہے۔

مَا أَشْبَهَ اللَّيْلَةَ بالبارِحَةِ: آج کی رات گزشتہ رات سے کتنی مشابہ ہے۔ (آئندہ کی سابقہ سے مشابہت کے بارے میں کہا جاتا ہے)

الشُّبْهَةُ أُخْتُ الحَرَامِ: شبہ حرام کی بہن ہے۔ (ان دو چیزوں کے لئے کہا جاتا ہے جن کے مابین زیادہ فرق نہ ہو)

يَشُجُّ مَرَّةً وَيَأْسُوْ أُخْرَى: ایک بار زخم لگاتا ہے دوسری بار غمخواری کرتا ہے۔ (یعنی کبھی زخمی کرتا ہے کبھی علاج کرتا ہے۔ احسان بھی کرتا ہے نقصان بھی پہنچاتا ہے)

أَشْجَعُ مِنْ لَيْثٍ: شیر سے زیادہ بہادر

۞ أشجَعُ مِنْ أُسامة: شیر سے زیادہ بہادر (اسامہ، شیر کا اسم علم ہے)

۞ الشُجَاعُ مُوَقّی: بہادر کی اذیت سے بچا جاتا ہے (اس کا مفہوم یہ ہے کہ جو شخص بہادری اور جرأت سے پہچانا جاتا ہو لوگ اس سے خوف کھانے کی وجہ سے اس سے بچتے ہیں۔ اس معنی میں ایک شاعر کا قول ہے

تعْدُو الذِئابُ عَلی مَنْ لاکِلابَ لَهُ
وتتقی مَرْبَضَ المُسْتَشْفِرِ الحَامِی

جس کے پاس کتے نہ ہوں اس پر بھیڑیے حملہ کر دیتے ہیں اور اس باڑہ سے بچتے ہیں جو بچانے والے کا ہو۔

۞ إنْ لَمْ یَکُنْ شَحْمٌ فَنَفَشٌ: اگر چربی نہ ہو تو اون ہی سہی (نفش بمعنی اون یعنی اگر فعل نہیں تو دکھلاوا ہی ہو یعنی حقیقت کو نظر انداز کر کے نظر بظاہر بھلائی کا اظہار)

۞ شُخْبٌ فی الإنا و شُخْبٌ فی الأَرْضِ: دودھ کی ایک دھار برتن میں اور ایک زمین پر (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو کبھی درست کام کرے کبھی غلط۔ اس مثل کی اصل اس دودھ دوہنے والے کے بارے میں ہے جو کبھی غلطی سے ایک دھار زمین پر گرائے اور کبھی صحیح طور پر برتن میں۔ الشخب دودھ کی تھن سے نکلنے والی دھار۔

۞ ولَمَّا اِشْتَدَّ سَاعِدُہُ رمانی: جب اس کی کلائی مضبوط ہو گئی تو اس نے مجھے ہی تیر مارا (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جس سے احسان کیا گیا ہو اور وہ احسان کرنے والے کو نقصان پہنچائے۔ اس شعر کا پہلا مصرعہ یوں ہے۔

أُعَلِّمُهُ الرِمایَةَ کُلَّ یَوْمٍ میں اسے ہر روز تیراندازی سکھایا کرتا تھا)

۞ أشَدُّ حَزَنًا مِنَ الخنساء عَلی صخر: صخر پر غم کرنے والی خنساء سے بھی زیادہ غمگین (صخر ابن عمر سلیمی نے بنی اسد پر حملہ کیا تھا اس دوران سے اسے تیر لگا جس سے بیمار ہو کر مر گیا۔ اس کی بہن خنساء نے اس کی قبر پر ڈیرہ جما لیا جہاں وہ اس پر روتی رہتی اور آہ بکار کرتی اور درد ناک مرثیے کہے اور وہیں مر گئی)

۞ لِلشَدائِدِ تُذْخَرُ الرِجالُ: سختیوں کے لئے مردوں کا ذخیرہ کیا جاتا ہے۔

۞ عِنْدَ الشَدائِدِ تَذْهَبُ الأَحْقادُ: مصائب کے وقت دشمنیاں جاتی رہتی ہیں۔

۞ عِنْدَ الشَدائِدِ تُعْرَفُ الإخْوانُ: سختیوں کے وقت ہی بھائیوں کی پہچان ہوتی ہے۔

۞ شرُّ أیَّامِ الدِیْكِ یَوْمَ تُغْسَلُ رِجْلاهُ: مرغ کا بدترین دن وہ ہوتا ہے جس دن اس کے پاؤں دھوئے جاتے ہیں (یہ اس وقت ہوتا ہے جب مرغ ذبح کرنے کے بعد بھوننے کے لئے تیار کیا جاتا ہے)

۞ شَرُّ الرأیِ الدَبَرِیُّ: بدترین رائے وہ ہے جو بعد میں سوجھے جب وقت گزر چکا ہو)

۞ شَرُّ الشَدائِدِ مایُضْحِكُ: بدترین سختی وہ ہے جو ہنسائے۔ (اس سختی کے لئے کہا جاتا ہے جو بے وقت اور غلط طور پر آئے اور سختی میں مبتلا اس پر ششدر ہو اور اس کی ہنسی اڑائی جائے)۔

۞ شَرٌّ مِنَ الشَرِّ فاعِلُهُ: برائیوں میں سے ایک برائی خود برائی کرنے والا ہے۔ (بلائے ناگہانی کے بارے میں کہا جاتا ہے)

۞ شَرُّ الناسِ مَنْ یَتَّقِیهِ الناسُ: بدترین شخص وہ جس سے لوگ خود کو بچائیں۔

۞ شَرٌّ مِنَ المَوْتِ مایُتَمَنَّی مَعَهُ المَوْتُ: موت سے بری تو وہ مصیبت ہے جس پر موت کی تمنا کی جائے۔

۞ شَرُّ النَاسِ مَنْ دَاراهُ النَّاسُ لِشَرِّہِ: بدترین شخص وہ ہے جس کے شر سے بچنے کے لئے لوگ اس کی خوشامد کریں۔

۞ شَرُّ النَّاسِ مَنْ لایُبَالی أن یَراہُ الناس مُسِیئًا: بدترین شخص وہ ہے جسے اس بات کی پرواہ نہ ہو کہ لوگ اسے بدی کرتے ہوئے دیکھ لیں گے۔

۞ الشَرُّ أَخْبَثُ مَا أَوْعَیْتَ مِنْ زادِ: برائی ہی وہ سب سے برا توشہ ہے جو تو نے ساتھ رکھا۔ (تحقیر اور برائی کے بارے میں کہا جاتا ہے۔ شعر کا پہلا مصرعہ یہ ہے کہ: الخیرُ یَبْقَی وَإنْ طَالَ الزمانُ بِهِ (خیر باقی رہتی ہے، خواہ کتنا عرصہ ہی گزر جائے)

۞ الشَرُّ قلیلُهُ کثیر: برائی تو تھوڑی بھی بہت ہے۔

۞ الشَرُّ لِلشَرِّ خُلِقَ: برائی تو برائی کے لئے ہی پیدا ہوئی ہے۔ اسی طرح کا یہ مقولہ ہے۔ الحَدِیْدُ بالحَدِیْدِ یُفْلَحُ: لوہا لوہے سے کٹتا ہے۔

۞ إنَّ فی الشَرِّ خِیارًا: برائی میں کچھ خیر کے پہلو بھی ہوتے ہیں (خیار خیر کی جمع ہے یعنی برائی میں کچھ اچھی چیزیں بھی ہوتی ہیں۔ اس مثل کا معنی عربوں کے اس قول کے مفہوم کے مشابہ ہے۔ بَعْضُ الشَرِّ أهْوَنُ مِنْ بعضٍ: کچھ شر دوسرے شر سے چھوٹے ہوتے ہیں (خیار اختیار کا اسم بھی ہو سکتا ہے۔ اس صورت میں معنی ہوں گے کہ برائی میں ایسی برائی بھی ہوتی ہے جسے چن کر دوسری برائی پر ترجیح دی جائے)

۞ بَعْضُ الشراَهْوَنُ مِنْ بعض: بعض شر دوسرے شر سے چھوٹا ہوتا ہے۔ یعنی برائی چھوٹی بھی ہوتی ہے اور بڑی بھی)

۞ لِکُلِّ شَرٍّ بَاعِثٌ: ہر برائی کا کوئی محرک ہوتا ہے۔

۞ لاتَشْرَبِ السَّمَّ اِتِّکالاً علی التِریاق: تریاق پر بھروسہ کر کے زہر نہ پی۔

۞ أشْرَبُ مِنَ الهِیْمِ: پیاسے اونٹوں سے بھی زیادہ پینے والا (هیم پیاسے اونٹ اهیم وهیماء کی جمع ہے جو هیام سے مشتق ہے بمعنی سخت پیاس)

۞ أشْرَبُ مِنَ الرَمْلِ: ریت سے زیادہ پینے والا۔

۞ أشْرَبُ مِنَ القمع: قیف سے زیادہ پینے والا۔

❁ الشَّرْطُ أَمْلَكُ عَلَيْكَ أَمْ لَكَ: مخالف یا موافق شرط زیادہ لازمی ہے۔ (بھائیوں کے درمیان شرط کی حفاظت کے بارے میں کہا جاتا ہے۔

❁ شَرْعُكَ مابَلَّغَكَ المَحَلَّ: تیرے لئے اتنا زادراہ کافی ہے جو تجھے منزل مقصود تک پہنچادے۔ (آسان چیز پر اکتفا کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ إِنَّ الشِّرَاكَ قُدَّ من أَدِيْمِهِ: تسمہ اپنی کھال سے ہی کاٹا گیا ہے۔ دو باہم مشابہ اور قریبی چیزوں کے لئے کہا جاتا ہے۔ شراک جوتے کے تسمہ کو کہا جاتا ہے جو قدم کے پچھلے حصہ پر ہوتا ہے۔

❁ مَنْ اِشْتَرَى الحَمْدَ لَمْ يُغْبَنْ: جس نے تعریف خریدی وہ خسارہ میں نہ رہا۔

❁ مَنْ يَشْتَرِي سَيْفِي وهَذا أثَرُهُ: میری تلوار کون خریدے گا اور یہ اس کا اثر ہے؟ (یہ حرث بن ظالم مری کا مقولہ ہے۔ نعمان نے اس کی گرفتاری کے لئے کچھ سوار بھیجے جنہوں نے اسے جالیا حرث کو ان پر افسوس ہوا بہرحال اس نے کچھ سوار قتل کردیئے سواروں نے اسے نرغہ میں لے لیا۔ حرث ان میں سے جس گروہ کا رخ کرتا انہیں منتشر کردیتا اور جس سوار سے سامنا ہوتا اسے قتل کر ڈالتا اور ساتھ ہی یہ مقولہ کہتا جاتا۔ آخر یہ لوگ اس سے ہٹ کر نعمان کے پاس چلے گئے۔ اس چیز سے بچنے کے لئے کہا جاتا ہے جس جیسی چیز سے ایک بار پہلے تکلیف اٹھانی پڑی ہو)

❁ أَلاَ مَنْ يَشْتَرِي سَهَرًا بِنَوْمٍ: کیا کوئی ایسا شخص ہے جو نیند کے بدلے بیداری خرید لے۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو نصیحت کی ناشکری کرے اور عافیت کو ناپسند کرے)

❁ إِشْتَرِ لِنَفْسِكَ وَلِلسُّوقِ: اپنے لئے اور بازار کے لئے خرید (یعنی ایسی چیز خرید جسے روک کر اس سے فائدہ اٹھائے اور اگر اسے رکھنا نہ چاہے اور اسے بیچ دے تو دام کھرے کرلے)

❁ الشَّعِيرُ يُؤْكَلُ ويُذَمُّ: جو کھایا بھی کھایا جاتا ہے اور اس کی مذمت بھی کی جاتی ہے۔ (محسن کی مذمت کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ شُعَاعُ الشَّمسِ لا يُخْفَى ونُورُ الحقِّ لا يُطْفَى: آفتاب کی کرنیں چھپائی نہیں جاسکتیں اور حق کے چراغ کو بجھایا نہیں جاسکتا۔

❁ إِنْ يَكُنِ الشُّغْلُ مَجْهَدَةً فَإِنَّ الفراغَ مَفْسَدَةٌ: شغل اگر مشقت میں ڈالتا ہے تو بیکاری باعث فساد ہے)

❁ إِنَّ الشفيقَ بِسُوءِ ظَنٍّ مُوْلَعٌ: یقیناً مہربان برے گمانوں کا گرویدہ ہوتا ہے۔ (یعنی محبت کی زیادتی بدگمانی کا باعث ہوتی ہے۔

❁ شَفَيْتُ نَفْسِي وجدعتُ أنْفِي: میں نے اپنے نفس کو شفا دی مگر اپنی ناک کاٹ لی۔ یہ بات وہ شخص کہتا ہے جس نے ایک پہلو سے تو مراد پالی ہو لیکن دوسرے پہلو سے اسے ناپسندیدہ چیز سے پالا پڑے)

❁ شَقَّ فُلانٌ عَصَا قَوْمِهِ: فلاں شخص نے اپنی قوم میں اختلاف کا بیج بو دیا۔ (یہ اس وقت کہا جاتا ہے جب کوئی شخص قوم میں تفرقہ پیدا کردے (اصل یہ ہے کہ عصا قوم کے اتحاد و ہم آہنگی کے مترادف ہے جماعت میں نااتفاقی ہو تو عصا نہیں کہلاتی)

❁ مَا يُشَقُّ غُبَارُهُ: اس کا غبار چیرا نہیں جاسکتا۔ (فاتح سبقت لے جانے والے کے لئے کہا جاتا ہے، اسے بھی کہا جاتا ہے جس کے نقش قدم پر چلنے والا کوئی ہمسر نہ ہو۔ غبار چیرنے سے مراد بہت تیز دوڑنا کہ کوئی اس کی گرد کو بھی نہ پاسکے)

❁ شِقْشِقَةٌ هَدَرَتْ ثم قَرَّتْ: اونٹ کے منہ کا جھاگ ہے کہ پہلے آواز نکالی پھر ساکن ہوگیا۔ شقشقہ جھاگ جو اونٹ جوش میں بلبلاتے ہوئے نکالتا ہے)

❁ إِنَّ الشَّقِيَّ تُرَى لَهُ أَعْلاَمًا: تو بدبخت کی تمام علامتیں دیکھ لے گا۔ (یعنی بدبخت کی بدبختی کی علامتیں اس پر ظاہر ہوتی ہیں)

❁ إِنَّ الشَّقِيَّ وَافِدُ البَرَاجِمِ: بیشک بدبخت براجم کا آنے والا ہے۔ (براجم حنظلہ بن مالک بن عمرو بن تمیم کے پانچ بیٹے تھے۔ یہ مثل کہنے والا عمرو بن ہند ہے جو عراق کا بادشاہ تھا۔ سوید بن ربیعہ تمیمی اس کے بھائی کو قتل کرکے بھاگ گیا تھا۔ بادشاہ نے عہد کیا کہ وہ بنی تمیم کے ایک سو مردوں کو قتل کرے گا اور ان کو ڈھونڈ نکالنے کا اہتمام کیا اور ان کے 99 آدمی قتل کردیئے اور آخری ایک کی تلاش میں تھا کہ براجم میں سے ایک شخص سفر پر تھا اسے اس بارے میں کچھ پتہ نہ تھا۔ وہ بادشاہ کے قریب سے گزر رہا تھا کہ اسے دھواں نظر آیا اس نے خیال کیا کہ وہاں کھانا مل جائے گا چنانچہ وہ قریب آیا۔ بادشاہ نے اس سے پوچھا: تو کون ہے؟ اس نے جواب دیا میں براجم میں سے ہوں۔ بادشاہ نے اس کے قتل کا حکم دے دیا اور کہا: بے شک بدبخت براجم کا آنے والا شخص ہے۔

❁ لاَيَشْكُرُ اللهَ مَنْ لاَيَشْكُرُ النَّاسَ: جو لوگوں کا شکر نہیں کرتا وہ اللہ کا بھی شکر گزار نہیں۔

❁ أَشْكَرُ مِنْ كَلْبٍ: کتے سے زیادہ شکر گزار۔ (کتے کے بارے میں ایک عرب ادیب کا قول ہے: کتا اپنی ایذا کو مجھ سے روکتا ہے اور دوسرے کی ایذا سے مجھے بچاتا ہے میرے تھوڑے سے کھانے کا شکر کرتا ہے، اور میری شب باشی اور قیلولہ کرنے کی جگہ کی حفاظت کرتا ہے۔ وہ جانوروں میں سے میرا خاص دوست ہے)۔

❁ أَشْكَرُ مِنْ بَرْوَقَةٍ: وہ بروقہ سے بھی زیادہ شکر گزار ہے۔ (بروقہ ایک چھوٹا سا پودا جو تھوڑی سی بارش سے سرسبز ہو جاتا ہے اور کبھی بغیر بارش ہرا بھرا ہو جاتا ہے بلکہ گھٹا اٹھنے پر اگ آتا ہے۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو احسان پر شکر اور تعریف کرنے میں جلدی کرتا ہے یا اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو تھوڑے سے انعام ملنے پر ممنونیت کا اظہار کرے)۔

❁ تَشْكُو إِلَى غيرِ مُصْمِتٍ: تو اس شخص سے شکایت کرتا ہے جو تیری آواز نہیں سنتا (یعنی تیرے معاملات میں دلچسپی نہیں لیتا)

❁ الشَّمَاتَةُ لُؤْمٌ: دوسرے کی مصیبت پر خوش ہونا کمینہ پن ہے (یعنی کسی کی مصیبت پر وہی خوش ہوتا ہے جو کمینہ اصل ہو)

❁ لِكُلِّ شَمْسٍ مَغْرِبٌ: ہر سورج کو ڈوبنا ہے۔

❁ مَالِي بِشَمْسٍ لاتُدَفِّئُنِي: جو سورج مجھے گرم نہیں کرتا وہ میرا نہیں۔

❁ هُوَ عِنْدِيْ بِالشِّمَالِ: وہ میرے نزدیک بائیں طرف ہے۔ (یعنی کم رتبہ ہے)

❁ رُبَّ شَانِئَةٍ أَحْفَى مِن اُمٍّ: بہت سی دشمن عورتیں ماں سے زیادہ مہربان ہوتی ہیں۔ (یعنی وہ تمہارے عیبوں کی تلاش میں رہتی ہیں اور تم پر انہیں ظاہر کرتی ہیں جن کی وجہ سے تم شائستہ اخلاق ہو جاتے ہو۔ ان کی فکر مندی ماں کی فکر مندی سے زیادہ ہوتی ہے جو تمہارے عیوب کو چھپاتی ہے اور تم ان عیوب کو دور نہیں کرتے)

❁ شِنْشِنَةٌ أَعْرِفُهَا مِنْ أَخْزَمَ: یہ عادت مجھے اخزم سے معلوم ہوئی تھی (یہ ابو اخزم طائی کا قول ہے۔ اس کے ایک بیٹے کا نام اخزم تھا۔ اخزم نافرمان تھا۔ مرنے پر بیٹے چھوڑے۔ جو ایک روز اپنے دادا ابو اخزم پر جھپٹے اور اسے زخمی کر دیا اس موقع پر ابو اخزم نے کہا:

إِنَّ بَنِيَّ ضَرَّجُونِي بالدم شِنْشِنَةٌ اعرفها من اخزم (میرے بچوں نے مجھے خون آلود کر دیا یہ عادت مجھے اخزم سے معلوم ہوئی تھی۔ یعنی میرے یہ پوتے اپنے باپ کی طرح نافرمان ہیں۔ شِنْشِنَةٌ: بمعنی عادت، طبیعت)

❁ شَاهِدُ الثَّعْلَبِ ذَنَبُهُ: لومڑی کا گواہ تو اس کی دم ہے۔

❁ شَاهِدُ البُغْضِ النَّظَرُ: بغض کا گواہ اس کی نگاہ ہے۔

❁ شَهَادَاتُ الْفِعَالِ خَيْرٌ من شهاداتِ الرجالِ: کاموں کی گواہیاں جنہیں کوئی شخص کریں مردوں کی گواہیوں سے بہتر ہیں۔

❁ أَشْهَرُ مِنَ الشَّمْسِ: سورج سے زیادہ مشہور۔

❁ اشهَرُ مِنَ القَمَرِ: چاند سے زیادہ مشہور۔

❁ أَشْهَرُ مِنَ البَدْرِ: ماہ تمام سے زیادہ مشہور۔

❁ أَشْهَرُ مِنَ الصُّبْحِ: صبح سے زیادہ مشہور۔

❁ أَشْهَرُ مِن فَلَقِ الصُّبحِ: ظہور صبح سے زیادہ مشہور۔

❁ أَشْهَرُ مِن عَلَمٍ: پہاڑ یا جھنڈے سے زیادہ مشہور۔

❁ أَشْهَرُ مِن نارٍ علی عَلَمٍ: پہاڑ پر آگ سے زیادہ مشہور۔ (علم بمعنی بلند پہاڑ)

❁ أَشْهَرُ مِنَ الأَبْلَقِ: ابلق سے زیادہ مشہور۔ (ابلق: یہ دوڑ کا گھوڑا سیاہ وسفید رنگ کا اور زانوں تک سفید تھا)

❁ أَتَشْتَهِي وتَشْتَكِي: کیا تو چاہتا بھی ہے اور شکایت بھی کرتا ہے۔ (یعنی پہلے طلب کرتا ہے اور مطلوبہ چیز حاصل ہو جاتی ہے تو اس کی شکایت کرتا ہے)

❁ مِنْ شَهْوَةِ التَّمْرِ يُمَصُّ النَّوَى: کھجور کی خواہش سے گٹھلی چوسی جاتی ہے۔

❁ شُبْ شَوْبًا لَكَ بَعْضُهُ: ملانے والی چیز کو ملا جس میں تیرا حصہ ہو (شاب يشوب الشيء: چیز کو ملانا۔ خلط ملط کرنا، مراد ایسا کام کر جس میں تیرا حصہ ہو۔ اس شخص کی اعانت پر اکسانے کے بارے میں بولا جاتا ہے جس سے تجھے فائدہ پہنچے۔ یہ عربوں کے اس قول کے مانند ہے۔ اُحْلُبْ حَلَبًا لك شَطْرُهُ۔ اچھی طرح دودھ تیرا بھی حصہ اس میں ہے)

❁ إِذَا شَاوَرْتَ العَاقِلَ صَارَ عَقْلُهُ لَكَ: جب تو عقلمند سے مشورہ کرے گا تو اس کی عقل تیری عقل ہو جائے گی۔

❁ شَوْفُ النُّحَاسِ يُظْهِرُ النُّحاسَا: تانبے کو صیقل کرنے سے تانبا ظاہر ہو جاتا ہے۔ (شوف: صیقل کرنا۔ جلا دینا۔ مراد یہ ہے کہ تانبے کو صیقل کرنے اور جلا دینے سے اس کا تانبا ہونا ختم نہیں ہو جائے گا۔ بد اصل کے لئے کہا جاتا ہے جسے سخاوت پر اکسایا جائے تو وہ اسے پسند نہیں کرتا اور اپنی کمینگی ظاہر کر دیتا ہے)

❁ مِنَ الشَّوْكَةِ تخرجُ الوردةُ: کانٹے سے گلاب کا پھول نکلتا ہے۔

❁ الشَّاةُ المَذْبُوحَةُ لايُؤْلِمُهَا السَّلْخُ: ذبح کی گئی بکری کو کھال اتارنے سے تکلیف نہیں ہوتی۔

❁ كُلُّ شَاةٍ تُنَاطُ بِرِجْلَيْهَا: ہر بکری کو اس کی ٹانگوں کے بل لٹکایا جاتا ہے (مراد کسی کو دوسرے کے جرم میں سزا نہیں دی جاتی۔ تُنَاطُ کا معنی وہ لٹکائی جاتی ہے)

❁ بَاتَ يَشْوِيُ القَرَاحَ: وہ خالص پانی کو بھونتا رہا (قراح سے مراد ماء قراح (خالص بے ملاوٹ پانی ہے۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جس کی حالت خراب ہو، مال ختم ہو گیا ہو تو وہ پکانے کی خواہش میں پانی کو بھوننے لگے)

❁ كُلُّ شَيْءٍ وثَمَنُهُ: ہر چیز کے ساتھ اس کی قیمت ہے (یعنی ہر چیز کی ایک قیمت ہے)

❁ لايَكُونُ ذٰلِكَ حَتّٰى يَشِيْبَ الغرابُ: یہ اس وقت تک نہیں ہوگا جب تک کوا سفید نہ ہو جائے۔ اسی مفہوم کا حامل یہ مقولہ بھی ہے حَتّٰى يَبِيْضَ الفَارُ (جب تک چوہا انڈا نہ دے، یا حَتّٰى يَلِجَ الجملُ فی سَمِّ الإبرة جب تک اونٹ سوئی کے ناکے سے نہ گزر جائے۔ یعنی ایسا کبھی نہیں ہو سکتا)

❁ شَيْبُكَ نَاعِيْكَ: تیرے بالوں کی سفیدی تیری موت کی اطلاع دینے والی ہے (ناعی موت کی اطلاع دینے والا۔ یعنی تیرے بالوں کی سفیدی تیری موت کے قریب آ جانے سے باخبر کرتی ہے)

## ص

❁ صُبَابَتِي تَرْوِي ولَيْسَتْ غَيْلاً: میرا تلچھٹ سیراب کرتا ہے مگر وہ زمین پر بہنے والا پانی نہیں۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے کہ جسے اپنی کوششوں سے فائدہ ہو رہا ہو۔ خواہ تھوڑا ہی)

❁ عِنْدَ الصَّبَاحِ يَحْمَدُ الْقَوْمُ السُّرَى: قوم صبح کے وقت رات میں چلنے کی تعریف کرتی ہے (سریٰ: رات کو چلنا۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو آرام کی امید میں مشقت برداشت کرے نیز اس چیز کے لئے بھی کہا جاتا ہے جو مشقت سے حاصل ہو اور تھکاوٹ سے پہنچے۔

❁ مَنْ صَبَرَ ظَفِرَ: جس نے صبر کیا کامیاب ہوا۔

❁ الصَّبْرُ حِيْلَةُ مَنْ لاحِيْلَةَ لَهُ: صبر اس کا حیلہ ہے، جس کا کوئی حیلہ نہ ہو۔

❁ الصَّبْرُ مِفْتَاحُ الْفَرَجِ: صبر کشادگی کی کنجی ہے۔

❁ أَصْبَرُ مِنَ الْوَتِدِ علی الذُّلِّ: ذلت پر میخ سے زیادہ صابر۔

❁ أَصْبَرُ مِنَ الْأَرْضِ: زمین سے زیادہ صابر۔

❁ الصَّبِيُّ أَعْلَمُ بِمَضْغِ فِيْهِ: بچہ اپنے منہ کے چبانے کو خوب جانتا ہے (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جسے ایسے کام کا مشورہ دیا جائے جسے وہ اچھی طرح جانتا ہو کہ صحیح نہیں)

❁ ورُبَّمَا صَحَّتِ الْأَجْسَامُ بِالْعِلَلِ: کبھی جسم بیماریوں سے تندرست بھی ہو جاتے ہیں۔

❁ صاحِبُ الحَاجَةِ أَعْمَى: ضرورت مند اندھا ہوتا ہے۔

❁ صَاحِبُ الْبَيْتِ أَدْرَى بِالَّذِي فِيْهِ: گھر والا بہتر جانتا ہے کہ گھر میں کیا کچھ ہے۔

❁ صَحِيْفَةُ الْمُتَلَمِّسِ: متلمس کا خط (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو خود فریبی میں مبتلا ہو کر ہلاکت میں پڑے۔ مشہور شاعر متلمس اور اس کا بھانجہ طرفہ حیرہ کے بادشاہ عمرو بن ہند کے پاس وفد بن کر آئے اور اس کے مقرب کے ہاں مہمان اترے۔ دونوں مقرب کے ہمراہ شکار کے لئے جاتے تمام دن دوڑتے اور تھک جاتے۔ بادشاہ پیتا تو وہ دونوں اس کے دروازے پر دن بھر کھڑے رہتے اور اس تک نہ پہنچ پاتے۔ طرفہ نے تنگ آکر مشہور شعروں میں بادشاہ کی ہجو کی۔ جب عمرو بن ہند تک یہ بات پہنچی تو اسے قتل کرنے کا ارادہ کیا اسے یہ خوف تھا کہ کہیں متلمس بھی اس کی ہجو نہ کر ڈالے چنانچہ ان دونوں سے کہا۔ تم اپنے گھر والوں سے ملنا چاہتے ہوگے۔ انہوں نے کہا ہاں۔ تو بادشاہ نے دو خط لکھ کر اور سر بمہر کر کے انہیں دیئے اور کہا کہ میرے بحریہ کے گورنر کے پاس جاؤ میں نے اسے حکم دے دیا ہے کہ تمہیں انعام دے۔ راستہ میں دونوں کا ایک بوڑھے کے پاس سے گزر ہوا، جو پاخانہ کرتا کھجور کھاتا اور جوئیں مارتا تھا۔ متلمس نے کہا: میں نے اس سے زیادہ بے وقوف کوئی بوڑھا نہیں دیکھا۔ یہ سن کر بوڑھے نے کہا۔ تم نے میری کیا بے وقوفی دیکھی؟ میں تو خراب چیز نکالتا، پاکیزہ چیز داخل کرتا اور دشمن کو قتل کرنا چاہتا ہوں۔ مجھ سے زیادہ بیوقوف تو وہ ہے جو اپنے ہاتھ میں اپنی موت اٹھائے ہوئے ہے اور جانتا نہیں۔ متلمس اس کی بات سے شک میں پڑ گیا۔ اسی اثناء میں حیرہ کا ایک غلام وہاں آ گیا۔ متلمس نے اسے سے پوچھا: پڑھنا جانتے ہو؟ اس نے کہا: ہاں پھر غلام نے خط کی مہر توڑ کر پڑھا تو اس میں لکھا پایا: متلمس آئے تو اس کے ہاتھ پاؤں کاٹ کر اسے زندہ دفن کر دیا جائے)۔

❁ تَصْدَأُ الْقُلُوْبُ كَمَا يَصْدَأُ الْحَدِيْدُ: دل اس طرح زنگ آلود ہو جاتے ہیں جس طرح لوہا زنگ آلود ہو جاتا ہے۔

❁ صَدْرُكَ أَوْسَعُ لِسِرِّكَ: تیرا سینہ ہی تیرے راز کے لئے وسیع تر ہے۔ (راز پوشیدہ رکھنے پر اکسانے کے بارے میں کہا جاتا ہے۔ مراد یہ ہے کہ اپنا راز کسی پر فاش نہ کرے۔ کیونکہ تو راز افشانہ کرنے کا زیادہ حق دار ہے۔ اگر تیرا سینہ راز سے تنگ ہو جائے تو دوسرا تو تجھ سے بھی زیادہ تنگ ہوگا یعنی جلد راز اگل دے گا۔

❁ صُدُوْرُ الْأَحْرَارِ قُبُوْرُ الْأَسْرَارِ: شریفوں کے سینے رازوں کی قبریں ہوتے ہیں۔

❁ صَادَفَ دَرْءُ السَّيْلِ دَرْءًا يَصْدَعُهُ: سیلاب کی رکاوٹ ایسی رکاوٹ سے ٹکرائی جو سیلاب کی رکاوٹ کو توڑ ڈالے (درء: دور کرنا دفاع کرنا۔ مراد یہ ہے کہ برائی ایسی برائی سے ٹکرائی جو اس پر غالب ہو جائے۔ یہ ایسا یہ مقولہ ہے جیسے کہا جاتا ہے۔ الحدید بالحدید یفلح: اس کا مفہوم پہلے بیان کیا جا چکا ہے)

❁ مَنْ صَدَقَ اللّٰهَ نَجَا: جو اللہ کے ساتھ سچا رہا اس نے نجات پائی۔ (یعنی جو اللہ سے سچائی سے ملا۔ بایں معنی کہ اس کا فعل اس کے قول کی تصدیق کرے، اس نے نجات پائی)

❁ الصِّدْقُ يُنْبِئُ عَنْكَ لا الْوَعِيْدُ: سچائی نہ کہ دھمکی تیری خبر دے گی۔ (یعنی دشمن کا سچا مقابلہ اسے تیری خبر دے گا نہ کہ اسے تیرا دھمکی دینا۔ بزدل کے لئے کہا جاتا ہے جو دھمکی دے کر اس پر عمل نہ کرے)

❁ أَصْدَقُ مِنْ لَفْظٍ لَحْظٌ: بات سے زیادہ سچی نگاہ ہے۔

❁ أَصْدَقُ مِنَ الْقَطَا: قطا سے زیادہ سچا۔ (قطا: بھٹ تیتر۔ شکار میں اس کی مثل بیان کی جاتی ہے کیونکہ وہ قطا قطا پکار کر اپنی سچی خبر دیتا ہے۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ عرب اس کی مثال دیتے ہیں کیونکہ اس کی ایک ہی آواز ہے جسے وہ تبدیل نہیں کرتا)۔

❁ صَرَّحَ الْمَحْضُ عَنِ الزَّبَدِ: خالص چیز جھاگ سے الگ ہو گئی۔ (ایسے معاملہ کے لئے کہا جاتا ہے جس کی پوشیدگی ظاہر اور واضح ہو جائے۔ صَرَّحَ الامر: واضح ہونا، ظاہر ہونا۔

❁ عِنْدَ التَّصْرِيْحِ تُرِيْحُ: بات کھلنے پر تو راحت پائے گا۔

❁ الصَّرِيْحُ تَحْتَ الرَّغْوَةِ: صاف چیز جھاگ کے نیچے ہے۔ (معاملہ پوشیدہ ہے جلد ظاہر ہو جائے گا)

❁ مَنْ صَارَعَ الْحَقَّ صَرَعَهُ: جو حق سے کشتی لڑے گا حق اس کو پچھاڑ دے گا۔

❁ لِكُلِّ صَارِمٍ نَبْوَةٌ وَلِكُلِّ جَوَادٍ كَبْوَةٌ وَلِكُلِّ عَالِمٍ هَفْوَةٌ: ہر تلوار کبھی اچٹ جاتی ہے، ہر گھوڑا کبھی ٹھوکر کھاتا اور ہر عالم سے بھی لغزش ہو جاتی ہے۔

❁ أَصْعَبُ مِنْ رَدِّ الشُّخْبِ فِي الضَّرْعِ: دودھ کی دھار کو تھن میں لوٹا دینے سے زیادہ مشکل۔

❁ كَصُفَيْحَةِ المِسَنِّ تَشْحَذُ ولا تَقْطَعُ: سان کے پتھر کی طرح دھار کو تیز کرتا ہے مگر کاٹتا نہیں۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو لوگوں کو تو نصیحت کرے لیکن خود اپنا کام اچھی طرح نہ کرے۔

❁ صَفْقَةٌ لَمْ يَشْهَدْهَا حَاطِبٌ: ایسا سودا جس میں حاطب موجود نہیں تھا۔ (حاطب بن ابی بلتعہ مراد ہے۔ جو بڑا محتاط اور عقلمند شخص تھا۔ اس کی قوم کا کوئی شخص خرید وفروخت کرتا سودا اس کے ہاتھوں طے ہوتا تاکہ نقصان نہ اٹھانا پڑے۔ ایک نے حاطب کے بغیر ہی سودا کر لیا جس میں اسے نقصان اٹھانا پڑا۔ تو مذکورہ بالا مقولہ کہا گیا۔ اس پر یہ ضرب المثل بن گیا۔ اور ہر ایسے معاملہ کے لئے بیان کیا جانے لگا جو اس کے ماہر کے بغیر انجام پائے)

❁ أَصْفَى مِنَ الدَّمْعَةِ: آنسو سے زیادہ صاف۔

❁ أَصْفَى مِنْ عَيْنِ الدِّيكِ: مرغ کی آنکھ سے زیادہ صاف۔

❁ أَصْفَى مِنْ جَنَى النَّحْلِ: خالص شہد سے زیادہ صاف۔ (جنی النحل بمعنی مکھی کا شہد)

❁ أَصْلَحَ غَيْثٌ مَا أَفْسَدَ البَرْدُ: بارش نے اس چیز کو درست کر دیا جسے سردی نے خراب کر دیا تھا۔

❁ وَهَلْ يُصْلِحُ العَطَّارُ مَا أَفْسَدَ الدَّهْرُ: جسے زمانہ نے خراب کر دیا ہو اسے بھلا عطار کیا درست کرے گا۔

❁ لا يَصْلُحُ رَفِيقًا مَنْ لَمْ يَبْتَلِعْ رِيقًا: اس شخص میں رفیق ہونے کی صلاحیت نہیں ہوتی جو غصے کے تھوک کو بھی نہ نگل سکے۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو غصہ کو پی جائے)

❁ مَا لا يَصْلُحُ تَرْكُهُ أَصْلَحُ: جو درست نہ ہو سکے اس کو چھوڑ دینا ہی مناسب ہے۔

❁ أَصْلِحْ نَفْسَكَ يَصْلُحْ لَكَ النَّاسُ: اپنے آپ کو درست کر، لوگ تیرے لئے ٹھیک ہو جائیں گے۔

❁ رُبَّ صَلَفٍ تَحْتَ الرَّاعِدَةِ: بسا اوقات کنجوسی اور ڈینگ کڑکنے والے بادل کے نیچے ہوتی ہے۔ (اس کنجوس کے لئے کہا جاتا ہے جو مالدار ہو، یا جو کہتا تو بہت کچھ ہو مگر کرتا کچھ نہ ہو یا جو اپنی دھمکی پر عمل نہ کرتا ہو یا جو اپنی بہت تعریف کرتا ہو لیکن بھلائی سے خالی ہو)

❁ أَصَمُّ عَمَّا سَاءَهُ سَمِيعٌ: ان باتوں سے بہرا جو بدی اور غم میں ڈالنے والی ہیں اور ان باتوں کو سننے والا جو اس کو خوش کرتی ہیں۔ اس معنی میں کیا خوب کہا گیا ہے:

قُلْ مَا بَدَا لَكَ مِنْ زُورٍ وَمِنْ كَذِبٍ
حِلْمِي أَصَمُّ وَأُذْنِي غَيْرُ صَمَّاءِ

جو خیال میں آئے جھوٹ اور غلط کہہ دے
میرا تحمل بہرا ہے، مگر کان بہرے نہیں

❁ صَمْصَامَةُ عَمْرِو بْنِ مَعْدِي كَرِبَ: عمرو بن سعدی کرب کی تلوار۔ یہ عربوں کی ایک مشہور تلوار تھی۔ اور اپنے جوہر خوبصورتی اور کاٹ میں بے مثل تھی۔

❁ اِصْنَعْهُ صَنْعَةَ مَنْ طَبَّ لِمَنْ حَبَّ: اس کو ایسے بنا جیسے تجربہ کار آدمی اپنے محبوب کے لئے بناتا ہے۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو ہر چیز میں نفاست کا خواہاں ہو۔ مراد اس کو ایسا بنا جیسے ایک تجربہ کار شخص اپنے محبوب کے لئے بنایا کرتا ہے۔ طب الرجل کا معنی ہے آدمی کا تجربہ کار ہونا)

❁ أَصْنَعُ مِنَ النَّحْلِ: شہد کی مکھی سے زیادہ کاریگر۔

❁ أَصْنَعُ مِنْ دُودِ القَزِّ: ریشم کے کیڑے سے زیادہ کاریگر۔

❁ أَصَابَ تَمْرَةَ الغُرَابِ: اسے کوے کی کھجور مل گئی۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو نفیس چیز حاصل کرنے میں کامیاب ہو جائے۔ کیونکہ کوا نفیس ترین کھجور کا انتخاب کرتا ہے)

❁ مَصَائِبُ قَوْمٍ عِنْدَ قَوْمٍ فَوَائِدُ: ایک قوم کے مصائب دوسری قوم کے فائدے ہوتے ہیں۔

❁ لَيْسَ بِصِيَاحِ الغُرَابِ يَجِيءُ المَطَرُ: کوے کے کائیں کائیں کرنے سے بارش نہیں آجاتی۔

❁ هَذَا يَصِيدُ وَهَذَا يَأْكُلُ السَّمَكَةَ: یہ مچھلیاں پکڑتا ہے یہ مچھلیاں کھاتا ہے۔ (ایک کی کمائی دوسرا کھاتا ہے)

❁ صَيْدَكَ لا تُحْرَمْهُ: شکار کر کے اس سے محروم نہ ہو (یعنی اپنے شکار سے غفلت نہ کر (یہ بھی کہا جاتا ہے صَيْدُكَ إِنْ لَمْ تُحْرَمْهُ شکار تیرا ہے اگر تو اس سے محروم نہ ہو اور صَيْدُكَ فَلا تُحْرَمْهُ شکار تیرا ہے لہٰذا اس سے محروم نہ رہ۔ یہ اس شخص سے کہا جاتا ہے جسے اکسایا جاتا ہے کہ اگر ہو سکے تو موقع سے فائدہ اٹھائے)

❁ كُلُّ الصَّيْدِ فِي جَوْفِ الفَرَا: ہر شکار گورخر کے پیٹ میں ہے (الفرا بمعنی گورخر۔ اس مثل کی اصل یہ ہے کہ تین افراد شکار کے لئے نکلے، ایک نے خرگوش، دوسرے نے ہرن اور تیسرے نے گورخر شکار کیا۔ پہلے دو شکاری خوش ہوئے اور ایک دوسرے سے مقابلہ کرنے لگے۔ اس پر تیسرے شکاری نے کہا۔ ہر شکار گورخر کے پیٹ میں ہے یعنی یہ سب سے بڑا شکار ہے جو اس کو حاصل کرنے میں کامیاب ہوگا تو یہ اسے ہر شکار سے دور کر دے گا)

❁ فِي الصَّيْفِ ضَيَّعْتِ اللَّبَنَ: تو نے دودھ تو گرمیوں ہی ضائع کر دیا۔ (تاء تینوں حالتوں میں مکسور ہوگا خواہ مذکر، مونث یا جمع کو مخاطب بنایا جائے۔ کیونکہ مثل کی اصل اسی طرح بیان ہوئی ہے۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو کسی ایسی چیز کا طالب ہو جس کا وقت گزر چکا ہو۔ اس کی اصل یہ ہے کہ لقیط کی بیٹی دختنوس عمرو ابن عدس کی بیوی تھی جو بوڑھا تھا۔ دختنوس کو عمرو سے نفرت تھی عمرو نے اس کو طلاق دیدی اور اس سے ایک خوبرو جوان نے شادی کر لی۔ اس سال قحط پڑا تو اسے اپنے پہلے

شوہر کے پاس دودھ لینے کے لئے ایک آدمی بھیجا۔ تو عمرو نے جواب میں یہ بات کہی)

## ض

❁ الضَجُورُ تَحْلُبُ العُلْبَةَ: تنگ آئی ہوئی اونٹنی بھی دودھ کا برتن بھر دیتی ہے (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جس سے کوئی چیز طلب کی جائے تو وہ نہ دے۔ ضجور اس اونٹنی کو کہا جاتا ہے جو خوشی سے دودھ نہ دے۔ مراد یہ ہے کہ تنگ دلی اور عدم آمادگی کے باوجود اونٹنی دودھ سے برتن بھر دیتی ہے۔ تحلب العلبة برتن بھر دودھ دیتی ہے)

❁ اِضْطَرَّهُ السَّيْلُ إِلَي العَطَشِ: سیلاب نے اسے پیاس کی احتیاج سے دوچار کر دیا۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جسے آسودگی تنگی پر مجبور کر دے۔ بددعا پر کہتے ہیں: رَمَاهُ اللّٰهُ بالحِرَّةِ تَحْتَ القِرَّةِ اللہ تعالیٰ اسے سردی کے نیچے پیاس میں مبتلا کرے۔ حِرَّة: پیاس۔ قِرَّة: ٹھنڈ)

❁ لايَضُرُّ السَّحابَ نَبْحُ الكِلابِ: کتوں کا بھونکنا بادلوں کو کوئی نقصان نہیں پہنچاتا۔

❁ الضَرُورَاتُ تُبِيحُ المَحظُورَاتِ: ضرورتیں ممنوع اشیاء کو بھی جائز ٹھہراتی ہیں۔

❁ ضَرَبَ أَخْمَاسًا لِأَسْداسٍ: اس نے پانچویں دن کی باری والے اونٹوں کو چھٹے دن کی باری والے بنا دیا۔ (اخماس خمس کی جمع اور اسداس سدس کی جمع ہے، یعنی ایسے اونٹ جنہیں لمبے سفر کے لئے ہر پانچ دنوں میں ایک بار پھر ہر چھ دنوں میں ایک بار پانی پینے کا عادی بنایا گیا ہوتا کہ وہ اتنے پانی کو برداشت کرلیا کریں۔ مراد اونٹوں کے پانچ دن کے وقفہ سے چھ دن کے وقفہ تک بڑھا دیا۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو ساز باز کرے)

❁ إذا ضَرَبْتَ فَأَوْجِعْ وإذا زَجَرْتَ فَأَسْمِعْ: وار کرے تو بھرپور اور جھڑکے تو اچھی طرح سنا دے (کام میں سختی اور کوتاہی اور عاجزی ترک کرنے کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ إنَّكَ يَضْرِبُ فِي حَدِيدٍ بارِدٍ: تو تو ٹھنڈا لوہا کوٹتا ہے (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو ایسے شخص سے فائدہ اٹھانا چاہے جس کے پاس فائدہ والی کوئی چیز نہ ہو)

❁ إِيَّاكَ أَنْ يَضْرِبَ لِسانُكَ عُنُقَكَ: ایسی بات سے بچ جو تیری گردن مار دے۔ (ایسی بات منہ سے نہ نکال جس میں تیری ہلاکت ہو)

❁ ضَرْبُ الحبيبِ أَوْجَعُ: دوست کی مار زیادہ دکھ دیتی ہے۔

❁ ضِغْثٌ عَلَى إِبَّالَةٍ: گٹھری پر گٹھری (بد سے بدتر۔ مصیبت پر مصیبت۔ ابالہ: گھاس یا لکڑی کا گٹھا۔ ضغث: مٹھی بھر تازہ اور خشک گھاس۔ یہ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو اپنے ساتھی پر مصیبت ڈالے اور پھر اسے اور بڑھا دے)

❁ قَدْ ضَلَّ مَنْ كَانَتِ العُمْيانُ تَهْدِيهِ: جس کی رہنمائی اندھے کرتے ہوں وہ راہ سے بھٹک گیا۔

❁ أَضَلُّ مِنْ ضَبٍّ: گوہ سے زیادہ گمراہ (کہا جاتا ہے کہ جب گوہ اپنے بل سے نکلے تو اسے بل میں واپس کی راہ نہیں ملتی)

❁ إنَّما يُضَنُّ بالضَّنِينِ: بخیل کے ساتھ ہی بخل کیا جاتا ہے۔ (اس کا معنی یہ ہے کہ جو تم سے بھائی چارہ رکھے اس سے بھائی چارہ رکھنا چاہئے۔ اس کا ایک مفہوم یہ بھی ہے کہ انسان عمدہ چیز میں بخل سے کام لیتا ہے۔ ضنین: وہ چیز جس کی نفاست کی وجہ سے اس کو دینے میں بخل کیا جائے)

❁ أُضِيءُ لِي أَقْدَحُ لَكَ: تو میرے لئے روشنی کر میں تیرے لئے چقماق سے آگ نکالوں گا۔ (اعمال کے ساتھ بدلہ میں مساوات کے لئے کہا جاتا ہے۔ معنی ہے: تو میرے لئے ہو میں تیرے لئے ہو جاؤں گا۔ یا تو میرے لئے اس سے بھی زیادہ ہو جا تنا میں تیرے لئے ہوں گا کیونکہ روشنی کرنا چقماق سے آگ نکالنے سے برتر ہے)

❁ لايَضِيعُ حَقٌّ وَرَاءَهُ طالِبٌ: وہ حق ضائع نہیں ہوتا جس کے پیچھے طلب گار ہو۔

❁ لَمْ يَضِعْ مِنْ مَالِكَ مَا وَعَظَكَ: تیرا وہ مال ضائع نہیں ہوتا جس نے تیری خیر خواہی کی۔

❁ أَضْيَعُ مِنْ سِراجٍ فِي شَمْسٍ: دھوپ میں چراغ سے زیادہ لاحاصل۔

❁ أَضْيَعُ مِنْ غِمْدٍ بلانَصْلٍ: بغیر تلوار کی میان سے زیادہ بے کار۔

❁ أَضْيَعُ مِنْ قَمَرِ الشِتاءِ: جاڑوں کی چاندنی سے زیادہ بیکار (کیونکہ سردیوں کی چاندنی میں اس طرح نہیں بیٹھا جاتا جیسے گرمیوں کی چاندنی میں بیٹھا جاتا ہے)

❁ إذا ضَافَكَ مَكْرُوهٌ فاقْرِهِ صَبْرًا: جب مصیبت تیری مہمان ہو تو صبر سے اس کی ضیافت کر۔

❁ أَضْيَقُ مِنْ ظِلِّ الرُّمْحِ: نیزے کے سائے سے زیادہ تنگ۔

## ط

❁ تَطَأْطَأْ لَهَا تُخْطِئْكَ: مصیبت کے سامنے سر جھکا، اس کا نشانہ خطا جائے گا اور تجھ سے گزر جائے گا (ہاء: حادثہ (مراد مصیبت) کے لئے ہے۔ یہ عربوں کے اس مقولہ کی طرح ہے: دَعِ الشَّرَّ يَعْبُرْ، شر کو چھوڑ گزر جائے گا۔ شر (برائی) سے بچنے کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ طَبِيبٌ يُداوِي النَّاسَ وَهُوَ مَرِيضٌ: یہ ڈاکٹر لوگوں کا علاج کرتا

ہے جبکہ خود بیمار ہے۔

❁ یاطَبِیبُ طِبَّ نَفْسَكَ: ڈاکٹر صاحب اپنا علاج کرائیں۔

❁ الطَبْعُ أَغْلَبُ: طبیعت زیادہ غالب ہے۔

❁ طَرْفُ الفَتی یُخْبِرُ عن جنانِهِ: جوان کی نگاہ اس کے دل کی خبر دیتی ہے۔ جنان بمعنی دل۔ ایک عرب کا کہنا ہے لاَ شَاهِدَ علی غَائِبٍ أَعْدَلُ مِنْ طَرْفٍ علی قَلْبٍ (کوئی گواہ کسی غائب پر اتنا عادل نہیں جتنی نگاہ دل پر ہے) جنانه کے بجائے ضمیر بھی مروی ہے۔

❁ رُبَّ طَرْفٍ أَفْصَحُ مِنْ لِسانٍ: بہت سی نگاہیں زبان سے زیادہ فصیح ہوتی ہیں۔ یہ ایسے ہی ایک قول کی طرح ہے: البُغْضُ تُبْدِیهِ لك العَیْنَان (آنکھیں دشمنی تم پر افشا کردیتی ہیں)

❁ الطَرِیفُ خَفِیفٌ و التَلِیدُ بَلِیدٌ: نئی چیز سبک اور لطیف ہوتی ہے اور پرانی چیز بے کیف (یعنی نئی چیز پرانی چیز کی نسبت زیادہ اچھی لگتی ہے۔ اس کے قریب قریب لوگوں کا یہ مقولہ ہے۔ لِکُلِّ جَدِیدٍ لَذَّةٌ (ہر نئی چیز کی اپنی ایک لذت ہے)

❁ أَطْرِقْ کَرَا إِنَّ النَعَامَةَ فِی القُرَی: کروان اپنی نگاہ نیچی کرلے، دیہات میں شترمرغ موجود ہے۔ اَطْرِقْ: نظر جھکانا کرا کَرَوان کا مخفف ہے۔ جس کی جمع کِرْوَان۔ یہ تخفیف اس وقت کی جاتی ہے جب وہ منادی ہو۔ کروان ایک چھوٹا سا پرندہ ہے اس کو حقیر سے تشبیہ دی گئی ہے۔ اور نعام کو بڑوں سے تشبیہ دی گئی ہے۔ حقیر شخص کے لئے کہا جاتا ہے جب وہ کسی ایسے بڑے موضوع پر گفتگو کر رہا ہو جس پر اس جیسے لوگ گفتگو نہ کرتے ہوں۔ معنی ہی کہ اے حقیر شخص خاموش ہوجا تا کہ بڑے لوگ بات کرسکیں)

❁ لاتُطْعِمِ العَبْدَ الکُرَاعَ فیطمعَ بالذراعِ: غلام کو پائے نہ کھلا ورنہ وہ بازو کی طمع کرے گا (کراع جانور کے پاؤں ٹخنے سے نیچے کا حصہ۔ اور انسان کا گھٹنے سے نیچے کا حصہ۔ ذراع: بازو، بازو کا اگلا حصہ (کہنی سے کلائی تک، اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جسے تھوڑے کی اجازت دی جائے تو وہ زیادہ کا متمنی ہوجائے)

❁ أَطْغَی مِنَ السَّیْلِ: سیلاب سے زیادہ سرکش۔

❁ وَمَنْ طَلَبَ العُلا مِنْ غیرِ کَدٍّ
سَیُدْرِکُها اذا شَابَ الغُرابُ

بغیر محنت بلند درجہ طالب کوے کے سفید ہونے سے پہلے اسے نہیں پا سکتا۔

❁ مَنْ طَلَبَ أخًا بلا عَیْبٍ بقی بلا أخٍ: جو بے عیب بھائی چاہے وہ بغیر بھائی کے رہے گا۔

❁ مَنْ طَلَبَ عَظِیمًا خاطَرَ بِعَظِیمِ: بڑی چیز کا طلب گار بڑی چیز کو خطرہ میں ڈالے گا۔

❁ مَنْ طَلَبَ شَیْئًا نالَهُ کُلَّهُ أَوْ بَعْضَهُ: جوکوئی چیز طلب کرے گا وہ اس کا پورا یا تھوڑا حصہ حاصل کرلے گا۔

❁ تَطْلُبُ أَثَرًا بَعْدَ عَیْنٍ: تو اصل کے بعد نشان ڈھونڈ رہا ہے (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو کسی چیز کو چھوڑ کر اس سے لاپرواہی کرے پھر جب وہ اس کے ہاتھ سے نکل جائے تو اس کے نشان کا پیچھا کرنے لگے اور اسے حاصل کرنے کے اقدامات کرے۔ یہاں عین بمعنی وہی چیز ہے) ہمارے ہاں اسی مفہوم کے لئے یہ محاورہ ہے: سانپ نکل گیا لکیر پیٹا کر)

❁ لا أَطْلُبُ أثرًا بعد عَیْنٍ: میں اصل کے بعد نشان نہیں ڈھونڈتا۔ (یعنی جس چیز کو اپنی آنکھوں سے دیکھتا ہوں اسے نہیں چھوڑتا پھر جب وہ میرے ہاتھ سے نکل جائے تو اس کے نشان کا پیچھا نہیں کرتا۔ ممکن چیز کی طلب میں غفلت اور اس کے ہاتھ سے نکل جانے پر اس کی تلاش سے روکنے کے بارے میں کہا جاتا ہے۔

❁ کُلُّهُمْ طَالِبُ صَیْدٍ: وہ سب ہی ایک ہی شکار کے طالب ہیں۔ جیسے ہمارے ہاں کہا جاتا ہے ایک انار سو بیمار)

❁ رُبَّ طَلَبٍ جَرَّ إِلی حَرَبٍ: بہت سی طلبیں جنگ کا باعث بنتی ہیں۔ (یعنی بعض اوقات انسان ایسی چیز کا طالب ہوتا ہے جس میں اس کا مال تباہ ہوجاتا ہے)

❁ إذا طَلَعَ سُهَیْلٌ رُفِعَ کَیْلٌ و وُضِعَ کَیْلٌ: جب سہیل طلوع ہوتا ہے ایک پیمانہ اٹھ جاتا اور دوسرا رکھا جاتا ہے۔ (سہیل ایک ستارہ ہے۔ کہا جاتا ہے کہ اس کے طلوع ہونے پر پھل پکتے ہیں اور موسم گرما کی گرمی ختم ہوجاتی ہے۔ یہ احکام کے بدلنے کے بارے میں کہا جاتا ہے۔

❁ إذا طَلَعَ القَمَرُ طَابَ السَهَرُ: جب چاند نکلتا ہے بیداری خوشگوار ہوجاتی ہے۔

❁ أَطْمَعُ مِنْ أَشْعَبَ: اشعب سے زیادہ لالچی (اشعب مدینہ کے ایک شخص کا نام ہے جو اپنی طمع کی وجہ سے مشہور تھا۔ اس کے لالچ کے بارے میں ایک بات یہ کہی جاتی ہے کہ وہ ایک طشتری بنانے والے کے پاس سے گزرا تو کہنے لگا میں چاہتا ہوں کہ تو اس میں گھیر کا اضافہ کردے۔ اس نے پوچھا مگر کیوں۔ تو اشعب نے جواب دیا: ہوسکتا ہے کہ اس میں رکھ کر کوئی چیز مجھے تحفہ بھیجا جائے۔

❁ أَطْمَعُ مِنْ طُفَیْلٍ: طفیل سے زیادہ لالچی (طفیل کوفہ والوں سے ایک شخص کا نام ہے جو مشہور لالچی تھا۔ طفیلیون کا لفظ اسی سے منسوب ہے۔ جس کا معنی مفت خورے ہے جو بن بلائے دعوتوں میں پہنچ جاتے ہیں۔ واحد طفیلی)

❁ مَنْ أَطَاعَ هَوَاهُ بَاعَ دِینَهُ بدُنْیَاهُ: جو اپنی خواہش کی اطاعت کرے، اپنے دین کو اپنی دنیا کے بدلہ میں بیچ دیتا ہے۔

❁ مَنْ أَطَاعَ غَضَبَهُ أَضَاعَ أَدَبَهُ: جس نے اپنے غصے کی اطاعت کی اس نے اپنا ادب ضائع کر دیا۔

❁ بَيْنَ الْمُطِيعِ وبين المُدْبِرِ العاصي: فرمانبردار اور گناہ گار فرار پسند کے مابین (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو اطاعت اور عدم اطاعت کے بین بین ہو اور اس کی اطاعت اور عدم اطاعت میں سے کسی کا اعتبار نہ کیا جائے۔

❁ مَنْ يَطُلْ ذَيْلُهُ يتنطّق به: جس کا دامن دراز ہوتا ہے وہ اس کا پٹکا باندھتا ہے۔ (یعنی جس کے پاس زیادہ دولت ہوتی ہے وہ اسے ایسی چیزوں پر خرچ کر دیتا جن کی اسے مطلق ضرورت نہیں ہوتی۔ اس شخص کی طرح جس کے کپڑے کا دامن لمبا ہو تو وہ فالتو حصہ کو اونچا کر کے باندھتا ہے۔ فضول خرچ دولت مند کے لئے کہا جاتا ہے۔

❁ أَطْوَلُ مِنْ ظِلِّ الرُّمْحِ: نیزہ کے سائے سے زیادہ لمبا۔

❁ أَطْوَلُ صُحبةً مِنَ الفرقدَين: فرقدین سے بھی زیادہ طویل صحبت، فرقدین ہمیشہ ساتھ رہنے والے دو ستارے۔

❁ أَطْوَلُ مِنْ شَهْرِ الصَّوْمِ: ماہ صیام سے زیادہ لمبا۔

❁ ماعنده طَائِلٌ ولا نَائِلٌ: اس کے پاس نہ تو علم وفضل ہے اور نہ ہی عطیہ۔ (طائل طَوْل سے مشتق ہے جس کا معنی فضل ہے اور نائل نوال سے مشتق ہے اور اس کا معنی عطیہ ہے)

❁ طَوَيْتُهُ عَلَى بُلَالَتِهِ او بَلَالِهِ: میں نے اسے اس کی نمی پر لپیٹ دیا۔ (مراد میں نے اس کی ایذا کو برداشت کیا اور اس کی تکلیف کو معاف کر دیا۔ مویشیوں والے دودھ ختم ہونے پر ضرورت کے وقت تک دودھ کی مشکیں گیلی ہی لپیٹ دیتے ہیں۔ ایسے شخص کی اذیت برداشت کرنے جس کے پاس تمہاری بچی کھچی محبت ہو یا اس کے اور تمہارے درمیان اچھے حالات کی بحالی کے انتظار کے لئے کہا جاتا ہے۔

❁ لِكُلِّ طَيٍّ نشرٌ: ہر تہہ کے لئے کھلنا ہے۔

❁ أَطْيَبُ مِنْ نَفَسِ الرَّبِيعِ: موسم بہار کی ہوا سے زیادہ خوشگوار۔

❁ أَطْيَبُ مِنَ الحيَاةِ: زندگی سے زیادہ خوشگوار۔

❁ طَارَتْ بِهِم العَنْقاءُ: ان کو عنقا اڑا لے گئی (ایسی قوم کے لئے کہا جاتا ہے جو ہلاک ہو گئے اور ان کا کوئی فرد نہیں بچا۔ عنقاء ایک ایسا اسم ہے جس نام کی کوئی چیز نہیں۔ یہ ایک خیالی پرندہ سمجھا جاتا ہے۔

❁ الطيرُ بالطيرِ يُصاد: پرندہ پرندہ کے ذریعہ شکار کیا جاتا ہے۔

❁ إنَّ الطُّيُورَ على أشكالِهَا تقعُ: پرندے اپنے ہم شکلوں پر اترتے ہیں۔

❁ أَطْيَشُ مِنْ فَرَاشَةٍ: پروانہ سے زیادہ طیش میں آنے والا (کیونکہ وہ اپنے آپ کو آگ میں ڈال دیتا ہے)

❁ يُطَيِّنُ عَيْنَ الشمس: وہ سورج کی آنکھ پر مٹی کا لیپ کرتا ہے۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو واضح اور صاف حق کو چھپائے)

## ظ

❁ ظِئْرٌ رَؤُوْمٌ خيرٌ من اُمٍّ سَؤُوْمٍ: مہربان دایہ ملول ماں سے بہتر ہے (ظئر: دایہ، رؤوم: مشفق، مہربان، سؤوم: ملول، اکتایا ہوا)

❁ الظَّفَرُ بِالضعيفِ هَزِيمَةٌ: کمزور پر فتح شکست ہے (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جس کے ساتھ مغرورانہ سلوک کیا جائے یا جسے کمزور سمجھا جائے)

❁ ظِلُّ السُّلْطَانِ سَرِيعُ الزوال: بادشاہ کا سایہ جلد ختم ہو جاتا ہے۔

❁ ظِلَالُ صيفٍ مَالَهَا قِطَارٌ: گرمیوں کے بادلوں کی قطار نہیں ہوتی (بے فیض مالدار کے لئے کہا جاتا ہے۔ ظلال: سایہ دار بادل وغیرہ۔

❁ ظُلْمُ المَرْءِ يصرعُهُ: آدمی کا ظلم ہی اس کو پچھاڑ دیتا ہے۔

❁ الظُّلْمُ مَرْتَعُهُ وَخِيمٌ: ظلم کی چراگاہ مہلک ہے۔ (یعنی ظلم کی عاقبت مذموم ہے۔

❁ أَظْلَمُ مِنْ حَيَّةٍ: سانپ سے زیادہ ظالم۔

❁ أَظْلَمُ من أفعَى: سیاہ سانپ سے زیادہ ظالم۔

❁ أظْلَمُ مِنْ لَيْلٍ: رات سے زیادہ سیاہ۔

❁ أَظْمأُ مِنْ رَمْلٍ: ریت سے زیادہ پیاسا۔

❁ يُصْبِحُ ظَمْآنَ وفِي البَحْرِ فَمُهُ: صبح کو پیاسا اٹھتا ہے حالانکہ منہ سمندر میں ہے۔ (مالدار کنجوس کے لئے کہا جاتا ہے)

❁ ظَنُّ العَاقِلِ خَيْرٌ مِنْ يَقِيْنِ الجاهل: عقلمند کا گمان جاہل کے یقین سے بہتر ہے۔

❁ ماظَنُّكَ بجارِكَ؟ قَالَ ظَنِّي بنفسي: اپنے پڑوسی کے متعلق تیرا گمان کیا ہے؟ کہا وہ گمان جو اپنی ذات سے متعلق ہے۔ (آدمی اپنے اوپر قیاس کرتا ہے)

❁ أكْثَرُ الظُّنُون مُيُون: اکثر گمان جھوٹ ہوتے ہیں۔ (میون مین بمعنی جھوٹ کی جمع)

❁ عَنْ ظَهْرِهَا تحلّ وِقْرًا: وہ اپنی ہی کمر کا بوجھ کھول رہی ہے۔ (وقر: بھاری بوجھ، اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو اپنے ذاتی مفاد کے لئے قدم اٹھائے)

❁ ظَاهِرُ العِتَابِ خيرٌ مِن بَاطِنِ الحِقْدِ: ظاہری عتاب باطنی کینہ سے بہتر ہے۔ یہ عربوں کے اس قول کے قریب قریب ہے: ويَبْقَى الوُدُّ مَابَقِيَ العِتابُ محبت اس وقت تک باقی رہتی ہے جب تک عتاب باقی رہے)

## ع

❁ عَبْدٌ وَحَلْيٌ فِي يَدَيهِ: غلام اور ہاتھ میں زیور (اس مال و دولت کے بارے میں کہا جاتا ہے جس کا مالک اس کا اہل نہ ہو)

❁ عَبْدٌ وَسُوّمَ: غلام اور بے مہار (سَوَّمَهُ کا معنی کسی کو آزادی دے کر اس کی مرضی پر چھوڑ دینا۔ یہ مثل کمینہ شخص کے بارے میں کہی جاتی ہے جب اسے کھلی چھٹی حاصل ہو)

❁ عَبْدُ غَيْرِكَ حُرٌّ مِثْلُكَ: غیر کا غلام تمہاری طرح آزاد ہے (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو بے ہنر ہوتے ہوئے خود کو دوسروں پر فضیلت دے۔

❁ العَبْدُ يُقْرَعُ بالعَصا و الحُرُّ تَكْفِيهِ الإِشَارَةُ: غلام کو لاٹھی سے مارا جاتا ہے جبکہ آزاد کے لئے اشارہ کافی ہوتا ہے۔

❁ العَبْدُ مَنْ لاعَبْدَ لَهُ: غلام وہ بھی ہے جس کا کوئی غلام نہ ہو۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جس کے پاس اس کا کام کرنے والا نہ ہو تو وہ اپنے کام خود ہی کرتا ہو)

❁ فِي الإِعْتِبَارِ غِنًى عَنِ الإِخْتِبَارِ: عبرت حاصل کرنے میں امتحان میں بے نیازی ہے۔ (یعنی جو شخص دیکھ کر عبرت حاصل کرے تو وہ آئندہ اس جیسے کام کا امتحان کرنے سے مستغنی ہو جاتا ہے)

❁ التعْبير نِصْفُ التِجارَة: پرکھنا آدھی تجارت ہے۔

❁ مَنْ عَتَبَ عَلَى الدَهْرِ طَالَتْ مَعْتَبَتُهُ: جس نے زمانہ پر عتاب کیا، اس کا عتاب طویل ہو گیا (کیونکہ زمانہ تکلیف سے کبھی خالی نہیں ہوتا۔ معتبہ بمعنی عتاب)

❁ العِتَابُ خَيْرٌ مِنْ مَكْتُومِ الحِقْدِ: عتاب چھپے ہوئے کینہ سے بہتر ہے۔

❁ العِتَابَ قَبْلَ العِقَابِ: سزا سے پہلے عتاب سے کام لے عتاب اس سے پہلے استعمل مضمر ہونے کی وجہ سے منصوب ہے۔ یعنی بگڑے ہوئے کو جہاں تک ممکن ہو عتاب کے ذریعے ٹھیک کر وا گر یہ مشکل اور ناممکن ہو تو سزا سے)

❁ لاعِتَابَ بَعْدَ المَوْتِ: موت کے بعد کوئی عتاب نہیں۔

❁ مُعَاتَبَةُ الإِخْوانِ خيرٌ مِنْ فَقْدِهِمْ: بھائیوں کی ناراضگی ان کے نہ ہونے سے بہتر ہے۔ (یہ عربوں کے اس مقولہ جیسا ہے: وَفِي العِتاب حياةٌ بَيْنَ اقْوَام: (عتاب میں قوموں کے درمیان زندگی ہے)

❁ رُبَّ عِتْقٍ شرٌّ مِنْ رِقٍّ: کبھی کبھی آزادی بھی غلامی سے بدتر ہوتی ہے۔ (عِتْق: آزادی رِقّ: غلامی)

❁ عَثْرَةُ القَدَمِ أَسْلَمُ مِنْ عَثْرَةِ اللسان: قدم کی لغزش زبان کی لغزش سے زیادہ محفوظ ہے۔

❁ مَا كُلُّ عَثْرَةٍ تُقَالُ ولا كُلُّ فُرْصَةٍ تُنَالُ: نہ ہر لغزش معاف کی جاتی ہے اور نہ ہر موقعہ پھر ملتا ہے۔

❁ لا يَعْجَزُ القَومُ إِذَا تَعَاوَنُوا: باہمی تعاون ہو تو قوم عاجز نہیں ہوتی۔ (اس قوم کے لئے کہا جاتا ہے جو باہم تعاون اور ایک دوسرے کی مدد کر کے کامیاب ہو)

❁ العَجْزُ رِيبَةٌ: عاجزی میں شک ہے۔ (یعنی انسان کسی کام کا ارادہ کرے تو اسے اس تک راستہ مل جاتا ہے، لیکن اگر عاجزی کا اقرار کر لے تو اس کا کام مشکوک ہو جاتا ہے)

❁ العَجَلَةُ فُرْصَةُ العَجَزَةِ: جلدی عاجزوں کی فرصت ہے۔ (غور و فکر کی تعریف اور جلدی بازی کی مذمت کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ يُعَدُّ لِكَلْبِ السُوءِ كَلْبٌ يُعَادِلُهُ: برے کتے کے لئے ویسا ہی کتا تیار کیا جاتا ہے (یہ اس وقت کہا جاتا ہے جب بے وقوف سے ویسے ہی بے وقوف کے شر کو دور کرنے کے لئے مدد لی جائے)

❁ لَيْسَ مِنَ العَدْلِ سُرعَة العَذْلِ: ملامت میں جلدی کرنا انصاف نہیں۔ (عذر جاننے سے پہلے ملامت میں جلدی نہیں کرنی چاہئے)

❁ أَعْدَلُ مِنْ مِيزان: ترازو سے زیادہ منصف۔

❁ لاتَعْدَمُ الحَسْنَاءُ ذَامًّا: کوئی حسینہ عیب کے بغیر نہیں ہوتی۔ (دام: عیب، مذمت، اس مثل کی اصل یہ ہے کہ ایک غسانی بادشاہ نے ملک بن عمرو عدوانیہ کی لڑکی سے شادی کی جو اپنے زمانہ کی حسین ترین عورت تھی۔ جب وہ بادشاہ کے پاس دلہن بنا کر بھیجی گئی تو اس نے اس میں ایک عیب محسوس کیا اور اسے وہ عیب پسند نہ آیا۔ اس موقع پر حسینہ نے یہ بات کہی جو اوپر مذکور ہے۔

❁ لايُعْدَمُ الحُوَارُ مِنْ أُمِّهِ حَنَّةً: اونٹنی کا بچہ اپنی ماں کی شفقت سے محروم نہیں رہتا۔ (حوار: اونٹنی کا بچہ بوقت پیدائش یا اس وقت تک جب اس کا دودھ چھڑایا جائے۔ حنۃ: مہربانی، شفقت)

❁ العَدِيمُ مَنْ إحْتَاجَ إِلى لئيم: مفلس وہ ہے جو کمینہ کا محتاج ہو۔

❁ مَنْ تَعَدَّى الحَقَّ ضَاقَ مَذْهَبُهُ: حق سے تجاوز کرنے والے کا راستہ تنگ ہو جاتا ہے۔

❁ أَعْدَى مِنَ السُلَيك وأَعْدَى مِن الشَنْفَرى: سلیک سے زیادہ تیز دوڑنے والا، شنفری سے زیادہ تیز دوڑنے والا۔ (أَعْدى عَدْو (بمعنی تیز دوڑنے) سے اسم تفضیل ہے۔ سلیک اور شنفری عربوں کے ہاں مشہور تیز دوڑنے والے تھے)

❁ أَعْدَى مِنَ العَقْرَبِ: بچھو سے زیادہ دشمن (عداء اور عداوت سے اسم تفضیل کا صیغہ)

❁ أَعْدَى مِن الجَرَبِ: کھجلی سے زیادہ متعدی (یہاں اعدی، عدوی (متعدی مرض) سے اسم تفضیل کا صیغہ ہے)

❁ إِيَّاكَ وَمَا يُعْتَذَرُ منه: اس بات سے بچو جس پر معذرت کی جائے۔ (یعنی ایسا کام نہ کرو جس پر تمہیں معذرت کرنے کی ضرورت پیش آئے)

❁ والعذرُ عِنْدَ كِرَامِ الناس مقبولٌ: معذرت شریف لوگوں کے ہاں قبول کی جاتی ہے۔

❁ لَعَلَّ لَهُ عُذْرًا و أَنْتَ تلوم: ہو سکتا ہے اس کے پاس عذر ہو حالانکہ تو اسے ملامت کر رہا ہے (اس شعر کا مصرع اول یہ ہے: تَأَنَّ ولا تعجل بلومك صاحبا (آہستگی سے کام لے اور اپنے ساتھی کو ملامت کرنے

میں جلدی نہ کر) اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو ایسے شخص کو ملامت کرے جس کے پاس عذر ہو اور اسے اس عذر کا پتہ نہ ہو)

❁ أَعْذَرَ مَنْ أَنْذَرَ: جس نے آگاہ کر دیا اس نے عذر پیش کر دیا۔ (یعنی جس نے تجھے پڑنے والی مصیبت سے متنبہ کر دیا وہ تمہارے نزدیک معذور ہو گیا)

❁ المَعَاذِرُ مَكَاذِبُ: عذر جھوٹ بھی ہوتے ہیں۔ (معاذر، معذرت کی جمع، مکاذب کذب کی جمع جیسے محاسن حسن کی جمع ہے۔ یہ عربوں کے اس قول جیسا ہے: المعاذير قد يشوبها الكذب: معذرتوں میں کبھی جھوٹ ملا ہوتا ہے)

❁ رَجَّالَةٌ تَعْتَقِلُ الرِمَاح: پیدل نیزوں کو گھوڑوں کے پہلو اور رانوں کے درمیان پکڑے ہوئے ہیں۔ (رَجَّالَة: راجل کی جمع ہے، یعنی جنگ میں پیادہ فوج کے سپاہی۔ اعتقال سوار کا گھوڑے کے پہلو اور ران کے درمیان اپنا نیزہ پکڑے رکھنا۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو حیثیت سے زیادہ شیخی مارے)

❁ عَرِّضْ لِلْكَرِيْمِ ولاتُبَاحِت: شریف سے اشارہ کنایہ سے کہو، صاف مت کہو۔ (یعنی شریف سے اپنی ضرورت واضح اور صاف صاف نہ کہو کیونکہ شریف کے لئے اشارہ کنایہ ہی کافی ہوتا ہے)۔

❁ إِنَّ فِي المَعَارِيضِ لَمَنْدُوحَةً عن الكذب: کنایوں میں جھوٹ سے بچنے کی گنجائش ہے (معاریض معراض کی جمع ہے اور اس کا معنی ظاہری معنی چھوڑ کر دور کے معنی مراد لینا ہے۔ مندوحہ کا معنی گنجائش۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو سمجھتا ہے کہ وہ جھوٹ بولنے پر مجبور ہے)

❁ عَرَفَتِ الخَيْلُ فُرْسَانَهَا: گھوڑوں نے اپنے سواروں کو پہچان لیا ہے۔ (حریف کی طاقت کا اندازہ لر کے اس کے راستے سے ہٹ گیا)

❁ مَنْ عَرَفَ نَفْسَهُ عَرَفَ رَبَّهُ: جس نے اپنے آپ کو پہچان لیا اس نے اپنے پروردگار کو پہچان لیا۔

❁ مَنْ عُرِفَ بِشَيْءٍ نُسِبَ اليه: جو کسی چیز کے ذریعے پہچانا گیا اس کی طرف منسوب کیا گیا۔

❁ لايَعْرِفُ الحَيَّ مِنَ اللَّيِّ: وہ حق کو باطل سے ممتاز نہیں کر سکتا۔ (کہا گیا کہ حی حق اور لی باطل کے معنی میں ہے۔ بعض کے نزدیک حی ظاہر کلام اور لی پوشیدہ کلام کو کہا جاتا ہے۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو معاملہ کی حقیقتوں سے آگاہ نہ ہو)

❁ لايَعْرِفُ العودَ كَالْعَاجِمِ: لکڑی کو دانت سے کاٹنے والے کی طرح کوئی دوسرا اسے نہیں جان سکتا (عجم العود کا معنی لکڑی کی سختی نرمی جانچنے کے لئے اسے دانتوں سے کاٹنا ہے۔ مراد یہ ہے کہ کسی چیز کو صرف وہی جان سکتا ہے جو اس کی جانچ پڑتال کرلے۔

❁ مَايَعْرِفُ قَبِيلاً مِنْ دَبِيْرٍ: وہ آنے والے کو جانے والے سے ممتاز نہیں کر سکتا۔

❁ لا يعرف الكوعَ من البوع: وہ ہاتھ کی ہڈی کو پاؤں کی ہڈی سے ممتاز نہیں کر سکتا۔

❁ لايَعْرِفُ الهِرَّ من البِرّ: وہ بلی اور چوہے میں فرق نہیں کرتا۔ (هر: بلی، بر: چوہا وغیرہ وغیرہ)

❁ الاِعْتِرَافُ يَهْدِمُ الاِقْتِرَاف: جرم کا اعتراف جرم کے ارتکاب کو ختم کر دیتا ہے۔

❁ مَنْ عَزَّ بَزَّ: غالب آنے والا فتح یاب ہوتا ہے۔

❁ اِذَا عَزَّ اَخُوكَ فَهُنْ: جب تیرا بھائی عزت پائے تو تو نرم ہو جا (یعنی تیرے اپنے دوست کے ساتھ نرمی سے کوئی نقصان نہیں ہو گا کہ تو طیش کھائے بلکہ یہ تیری طرف سے حسن خلق اور مروت ہے۔ نیز یہ معنی ہے کہ اگر تیرا بھائی سختی کرے تو اس سے نرمی اختیار کر کیونکہ اگر تو بھی سختی کرے گا تو تعلق ختم ہو جائے گا)

❁ عِزُّ الرَجُلِ استغناؤه عن الناس: آدمی کی عزت لوگوں سے بے نیاز ہونے میں ہے۔

❁ اَعَزُّ مِنْ كُلَيْبِ وَائِلٍ: وائل کے کتے سے زیادہ معزز (قبیلہ ربیعہ کے سردار کلیب بن ربیعہ بن حرث کی اتنی دھاک تھی کہ اس کی چراگاہ کے کوئی قریب نہ پھٹکتا تھا۔ کسی شکار کو پناہ دیتا تو کسی کو جوش نہ آتا۔ جب کسی پسندیدہ باغ یا چشمہ سے گزرتا تو وہ اپنے ایک چھوٹے سے کتے کو وہاں چھوڑ دیتا، جہاں تک اس کے بھونکنے کی آواز جاتی وہ اس کا مخصوص قطعہ ہو جاتا۔ کلیب بن ربیعہ کا نام وائل تھا۔ اس چھوڑے ہوئے کتے کی چراگاہ کی حفاظت پر کہا جانے لگا: اعز من کلیب وائل پھر یہ نام ہی بالادست ہو گیا اور وائل کا نام سمجھا جانے لگا)

❁ أَعَزُّ مِنِ الزَبَّاء: زباء سے زیادہ معزز (زباء عمالقہ کی ایک عورت اور حیرہ کی ملکہ تھی لشکر لے کر خود حملہ آور ہوا کرتی تھی۔ اس نے سموأں کے دو انتہائی مضبوط قلعوں (مارد اور ابلق نامی) پر حملہ کیا تھا اور وہ بلند ہمت، ناقابل تسخیر قوت اور عزم مصمم میں مشہور تھی)

❁ أَعَزُّ مِنْ اَنْفِ الأَسد: شیر کی ناک سے زیادہ عزت والا۔

❁ أَعَزُّ من جبهة الأسد: شیر کی پیشانی سے زیادہ عزت والا۔

❁ أَعَزُّ مِن عُقَاب الجو: فضا کے عقاب سے زیادہ عزت والا۔ (ان تین مقولوں میں مراد ناقابل تسخیر قوت مراد ہے)

❁ أَعَزُّ مِنَ الأَبْلَقِ العَقُوق: ابلق حاملہ گھوڑے سے زیادہ نادر (اس چیز کے لئے کہا جاتا ہے جو نادر الوجود ہو یا نہ ہو سکتی ہو۔ کیونکہ ابلق نر کو کہتے اور عقوق حاملہ گھوڑی کو اور نر حاملہ نہیں ہوتا۔ انسان استحقاق سے زیادہ چیز طلب کرے یا اسے حاصل کرنا ممکن نہ ہو تو اس کے بارے میں کہا جاتا ہے۔ يطلب الابلق العقوق گویا وہ ایسی چیز طلب کرتا ہے جو کبھی ہو ہی نہیں سکتی)

❁ أَعَزُّ من بَيْضِ الأَنوق: کرگس (گدھ) کے انڈوں سے زیادہ نایاب (انوق: گدھ (کرگس) کو کہا جاتا ہے کہ اس کے انڈے نایاب ہوتے ہیں کیونکہ انہیں حاصل نہیں کیا جا سکتا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ گدھ

کے انڈے پہاڑوں کی چوٹیوں اور دور دراز اور دشوار گزار جگہوں پر ہوتے ہیں)

❁ **أَعَزُّ مِنَ الغُرابِ الأَعْصَم**: سفید ٹانگ والے کوے سے زیادہ نایاب۔ اعصم جس کی ایک ٹانگ سفید رنگ کی ہو اور کوا ایسا نہیں ہوتا۔ اس چیز کے لئے کہا جاتا ہے جو نادر الوجود ہو یا بالکل ہی نہ ہو)

❁ **اعَزُّ مِنَ الکِبْرِیْتِ الأَحْمَر**: سرخ گندھک سے زیادہ نایاب۔

❁ **اعَزُّ مِنْ عَنْقَاءِ مُغْرِب**: سفید عنقاء سے زیادہ نایاب۔

❁ **أَعَزُّ مِنْ مُخِّ البعوض**: مچھر کے مغز سے زیادہ نایاب (ان تینوں مقولوں میں نادر الوجود یا عدیم الوجود چیز کے لئے کہا جاتا ہے)

❁ **أنَّ بَعْدَ العُسْرِ یُسْرًا**: فراخی تو تنگی کے بعد ہوتی ہے۔

❁ **لَیْسَ هٰذَا بِعُشِّكِ فَادْرُجِي**: یہ تیرا گھونسلا نہیں ہے لہذا چلی جا۔ (یعنی اس معاملہ میں تیرا کوئی حق نہیں۔ اس لئے اس کو چھوڑ دے۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو خود کو اپنے درجہ سے بلند کرے یا ایسا کام کرے جو اسے کرنا نہیں چاہئے)

❁ **أَعْشَبْتَ فَانْزِل**: تو نے گھاس پالیا لہذا اتر جا۔ (أَعْشَبَ الرجلُ: تر گھاس پالینا۔ یعنی تو نے اپنی ضرورت حاصل کر لی پس قناعت کر)

❁ **بِکُلِّ عُشْبٍ آثارُ رَعْيٍ**: ہر گھاس میں چرنے کے نشان ہوتے ہیں۔ (یعنی جہاں دولت ہو وہاں مانگنے والے جمع ہو جاتے ہیں)

❁ **تَعَاشَرُوا کَالإِخْوَان وتَعَامَلُوا کَالأَجْنَاسِ**: بھائیوں کی طرح رہو اور جنسوں کی طرح معاملہ کرو (یعنی تجارت میں کسی پر احسان نہیں کیا جاتا)

❁ **إنَّ العصا مِنَ العُصَيَّةِ**: لٹھ لاٹھی سے ہوتا ہے۔ (کہا گیا ہے کہ معنی یہ ہے کہ بڑی چیز شروع میں چھوٹی ہوتی ہے۔ عُصَیَّہ: عصا کی تصغیر ہے یعنی لٹھ سے لاٹھی ہے۔ ایک معاملہ سے دوسرے کے آنے کے بارے میں کہا جاتا ہے یہ بھی کہا گیا ہے عصا ایک گھوڑے کا نام ہے اور عصیہ اس کی ماں کا نام ہے۔ مراد یہ کہ گھوڑا اپنی ماں سے اصل اور نسلی شرافت میں مشابہ ہوتا ہے۔ آدمی کی اپنے باپ سے مشابہت کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ **بینَ العَصَا ولِحَائِها**: لاٹھی اور اس کی چھال کے درمیان۔ (لحاء: لکڑی کی چھال۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو دو محبت کرنے والوں یا سگے بھائیں کے درمیان آجائے)

❁ **رُبَّ عَطَبٍ تَحْتَ طَلَبٍ**: طلب کے نیچے بہت سی تباہیاں ہیں)

❁ **لاعِطْرَ بَعْدَ عَرُوس**: عروس کے بعد کوئی عطر نہیں۔ (یہ اسماء بنت عبداللہ عذریہ کا قول ہے۔ اس کی قوم سے اس کا شوہر عروس نامی تھا۔ عروس کے مرنے پر نوفل نامی نے اس سے شادی کر لی جو پہلے شوہر کی نسبت کنجوس، بدصورت اور گندہ دہن تھا۔ اس کے ساتھ جاتے ہوئے ایک بار اس کا گزر عروس کی قبر پر ہوا۔ تو وہ بیٹھ کر رونے، مرثیہ کہنے اور اپنے نئے شوہر پہ ڈھال کر بات کرنے لگی۔ اس پر اس شوہر نے اسے اٹھنے کا حکم دیا۔ جب وہ اٹھی تو اس سے عطر کی شیشی نیچے گر گئی۔ نوفل نے اس سے کہا اپنی شیشی اٹھالے۔ اس پر اس نے کہا تھا: لاعطر بعد عروس)

❁ **بَیْنَهُم عِطْرُ مَنْشِم**: ان کے درمیان منشم کا عطر ہے۔ (منشم مکہ کی ایک عطر فروش عورت کا نام تھا۔ بنی خزاعہ اور بنی جرھم جنگ پر جاتے ہوئے اس کا عطر لگاتے۔ ان کے درمیان دونوں قبیلوں کے بہت سے لوگ مارے جاتے۔ چنانچہ کہا جاتا اأشأم من عطر منشم (منشم کے عطر سے زیادہ منحوس۔ بڑے شر کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ **أَعْطَشُ مِنْ ثُعالة**: لومڑی سے زیادہ پیاسا (ثعالہ: لومڑی۔ بعض کا کہنا ہے کہ ثعالہ ایک شخص کا نام تھا، جو پیاسا مر گیا)

❁ **أَعْطَشُ مِن رَمْلٍ**: ریت سے زیادہ پیاسا۔

❁ **أَعْطَشُ مِن قِمَعٍ**: قیف سے زیادہ پیاسا۔

❁ **أَعْطَاهُ غَیْضًا مِن فَیْض**: اس نے اسے بہت میں سے تھوڑا دیا۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو بہت میں سے تھوڑی چیز کی سخاوت کرے)۔

❁ **أُعْطِيَ مَقُولاً وعَدِمَ مَعْقُولاً**: اسے قوت اظہار تو دی گئی مگر معقولیت سے محروم رکھا گیا۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جس کی گفتگو عقل کی تائید سے خالی ہو)۔

❁ **وإنَّما نُعْطِي الذی أُعْطِینَا**: ہم تو وہی دے سکتے ہیں جو ہمیں دیا گیا۔ (اس کی اصل یہ ہے کہ ایک شخص کے ہاں مسلسل تین لڑکیاں پیدا ہوئیں۔ جب اس کی بیوی نے تیسری بیٹی کو جنا، تو وہ دوسرے مکان میں منتقل ہو گیا۔ اس وقت اس کی بیوی نے کہا:

مالأبی الذلفاء لا یأتینا
وهو فی البیت الذی یلینا
یغضب ان لم نلد البنینا
وانما نُعطی الذی اُعطینا

(ابوذلفاء کو کیا ہو گیا کہ وہ ہمارے پاس نہیں آتا۔ حالانکہ وہ ہمارے قریبی گھر میں ہے۔ ہم لڑکے پیدا نہ کریں تو وہ غصہ ہوتا ہے، جبکہ ہم تو وہی دے سکتے ہیں جو ہمیں دیا گیا۔ اس شخص نے یہ شعر سنے تو خوش ہو کر اپنی بیوی کے پاس آگیا۔

کسی چیز کے مالک نہ ہونے پر معذرت کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ **أَعْطِ أَخَاكَ تَمْرَةً فَإِنْ أَبَی فَجَمْرَةً**: اپنے بھائی کو کھجور دے، انکار کرے تو انگارہ دے (مراد یہ ہے کہ ساتھی سے بھلائی کرنی چاہئے لیکن وہ اس پر ناخوش ہو تو سختی سے کام لیا جائے)

❁ **أَعْطِ القَوْسَ بَارِیْهَا**: کمان اس کے بنانے والے کو دو (یعنی اپنے کام میں اس کے جاننے والے اور ماہر سے مدد لینی چاہئے)

❁ **مَنْ عَظَّمَ صِغَارَ المَصَائِبِ إبْتَلاهُ اللّٰهُ بِکِبَارِهَا**: جو چھوٹی مصیبتوں کو بڑا سمجھے اللہ تعالیٰ اس کو بڑی مصیبتوں میں مبتلا کر دیتا ہے)

❁ العُقُوق ثُكْلُ مَن لَمْ يَثْكَلْ: اولاد کی سرکشی ان لوگوں کا اولاد کھو دینا ہے جنہوں نے اولاد نہ کھوئی ہو۔ (کیونکہ والد کو جب اپنے بیٹے کی طرف سے اطاعت نہ ملے تو یہ بیٹے کو کھو دینے کے برابر ہے)

❁ العُقُوبَةُ أَلْأَمُ حَالاتِ القُدْرَةِ: سزا قدرت کی حالتوں میں سب سے گھٹیا درجہ ہے (یعنی معاف کرنا ہی شریف النفسی ہے)

❁ ياعَاقِدُ اذْكُرْ حَلاًّ: اے گرہ لگانے والے اسے کھولنے کے بارے میں بھی سوچ (عواقب پر غور خوض کرنے کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ لِكُلِّ عَقْدٍ حَلٌّ: ہر گرہ کھل کر رہتی ہے۔

❁ أَعْقَدُ مِنْ ذَنَبِ الضَّبِّ: گوہ کی دم سے زیادہ گرہ دار چھپکلی کی طرح گوہ کی دم بھی کئی گرہوں والی ہوتی ہے)

❁ أَعْقِلْ لِسَانَكَ إلا فِي ارْبَعَة: حَقٍّ تُوْضِحُهُ وبَاطِلٍ تدحضه ونعمةٍ تشكرها و حِكْمَةٍ تُظْهِرُهَا: اپنی زبان روک سوائے ان چار موقعوں کے (۱) جب حق کی وضاحت مطلوب ہو (۲) باطل کو غلط ثابت کرنے کے لئے (۳) نعمت پر شکریہ کے لئے (۴) حکمت کے اظہار کے لئے)

❁ العَقْلُ وَزِيرٌ نَاصِحٌ: عقل خیر خواہ وزیر ہے۔

❁ عَقْلُ المرأةِ في جَمَالِهَا و جَمَالُ الرَّجُلِ فِي عَقْلِهِ: عورت کی عقل اس کی خوبصورت میں ہے اور مرد کی خوبصورتی اس کی عقل میں۔

❁ أَعْقَلُ النَاسِ أَعْذَرُهُمْ لِلنَّاسِ: سب لوگوں سے زیادہ عقلمند وہ ہے جو لوگوں کا عذر سب سے زیادہ قبول کرے۔

❁ بِعِلَّةِ الزَّرْعِ يُسْقَى القَرْعُ: کھیتی کے بہانے کدو کو بھی پانی مل جاتا ہے۔

❁ بِعِلَّةِ الوَرَشَانِ يَأْكُلُ رُطَبَ المُشَانِ: وہ ورشان کے بجائے پکی کھجوریں کھاتا ہے (ورشان: کبوتر کی قسم کا ایک پرندہ۔ مُشان کھجور کی ایک قسم یا بہترین قسم (مراد یہ ہے کہ شکاری شکار کا پیچھا کرنے کے بہانے نخلستان میں گھس کر کھجوریں کھالیتا ہے۔ اس شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ ظاہر کچھ کرتا ہے مگر مراد کوئی دوسری چیز ہوتی ہے)

❁ أَعْلَقُ مِنْ قُرَادٍ: چیچڑی سے زیادہ چمٹنے والا۔

❁ لَيْسَ المُتَعَلِّقُ كالمُتَأَنِّقِ: تھوڑی چیز پر اکتفا کرنے والا اپنی پسند کی چیز منتخب کرنے والے کی طرح نہیں ہوسکتا۔ (متعلق: تھوڑی چیز پر اکتفا کرنے والا۔ متانق: اپنی پسند کی چیز منتخب کرنے والا)

❁ يَعْلَمُ مِنْ أينَ (اَوْمِنْ حَيْثُ) تُؤْكَلُ الكَتِفُ: وہ جانتا ہے کہ شانہ کو کہاں سے یا کس جگہ کھایا جاتا ہے (ہوشیار آدمی کے لئے کہا جاتا ہے۔ بعض کا کہنا ہے کہ شانہ نیچے کی طرف سے کھایا جائے اوپر سے کھانا تکلیف دے ہوتا ہے۔ پتلا شوربہ شانہ کے گوشت اور ہڈی میں رواں ہوتا ہے۔ اوپر سے پکڑنے پر شوربا تم پر گرے گا۔ نیچے سے پکڑنے پر ہڈی سے اتر جائے گا)

❁ مَا كُلُّ مَايُعْلَمُ يُقَالُ: ہر چیز جو علم میں آئے کہی نہیں جاتی۔

❁ لاتُعَلِّمِ اليَتِيمَ البُكَاءَ: یتیم کو رونا نہ سکھا۔

❁ عِلْمُ الشَيْءِ ولا جَهْلُهُ: کسی چیز کا علم اور عدم علم (برابر نہیں)

❁ العِلْمُ فِي الصُدور لافِي السُطُور: علم سینوں میں ہے سطروں میں نہیں۔

❁ إنَّهُ لَعالِمٌ بِمنَابِتِ القِصِيصِ: اسے قصیص کے اگنے کی جگہوں کا پورا پورا علم ہے۔ کہتے ہیں قصیص قصیصہ کی جمع ہے جو چھوٹی جھاڑی کو کہا جاتا ہے اور کھمبی کے نزدیک اگتی ہے ان جھاڑیوں سے اندازہ لگایا جاتا ہے کہ کھمبی قریب ہوگی۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جسے اپنی ضرورتوں کا پتہ ہو)

❁ لِكُلِّ عَالِمٍ هَفْوَةٌ: ہر عالم سے کوئی نہ کوئی لغزش ہو جاتی ہے۔ هفوه بمعنی لغزش اس مفہوم کا حامل یہ قول ہے لِكُلِّ جَوَادٍ كَبْوَة (ہر گھوڑے کو ٹھوکر لگتی ہے، لِكُلِّ صَارِمٍ نَبْوَة (ہر تلوار کبھی نہ کبھی اچٹ جاتی ہے)

❁ العُلَمَاءُ اُمَنَاءُ اللّٰهِ عَلَى خَلْقِهِ: علماء مخلوق خدا میں خدا کے امین ہیں۔

❁ أَعْلَمُ بِهَا مَنْ غَصَّ بِهَا: لقمہ سے بہتر واقف وہی ہوتا ہے، جو کھاتے ہوئے اس کے گلے میں اڑ جائے (یعنی جس کی وجہ سے اسے اچھو لگ جائے۔ ھاء کی ضمیر کا دونوں جگہ پر مرجع لقمہ ہے اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جس نے معاملات کا تجربہ کیا ہو، ان میں عملی طور پر حصہ لیا ہو، ان سے واقف ہو اور یوں ان کا زیادہ جاننے والا ہو گیا ہو۔)

❁ أَعْلامُ أَرْضٍ جُعِلَتْ بَطَائِحا: زمین کے پہاڑ نشیبی علاقے بنا دیئے گئے (اعلام: پہاڑ (جمع) بَطَائح بَطِيحة کی جمع نشیبی زمین۔ معزز لوگوں کے لئے کہا جاتا ہے جو ذلیل ہو گئے ہوں)

❁ مَنْ عَلَتْ هِمَّتُهُ طَالَ هَمُّهُ: جس کی ہمت بلند ہو اس کا فکر طویل ہوگا۔

❁ أَعْمَرُ مِنْ حَيَّةٍ: سانپ سے زیادہ لمبی عمر والا (عربوں کا خیال تھا کہ سانپ اس وقت تک نہیں مرتا جب تک اسے قتل نہ کر دیا جائے۔ سانپ بڑا ہو کر چھوٹا ہو جاتا ہے اور اس طرح ہوتا رہتا ہے یہاں تک کہ وہ قتل ہو جائے)

❁ أَعْمَرُ مِنْ نَسْرٍ: گدھ سے زیادہ عمر والا (عربوں کے خیال میں گدھ کی عمر پانچ سو سال ہوتی ہے)

❁ لِكُلِّ عَمَلٍ ثَوَابٌ ولِكُلِّ كلامٍ جَوَابٌ: ہر عمل کے لئے جزا ہے اور ہر کلام کا جواب۔

❁ الأَعْمَالُ بِخَوَاتِمِهَا: عملوں کا اعتبار ان کے انجام پر ہے۔ (یہ عربوں کے اس مقولہ کی مانند ہے: خير الامور احمدها مَغَبَّة بہترین کام وہ ہے جو قابل تعریف انجام کا حامل ہو)

❁ إيَّاكِ أَعْنِي وَاسْمَعِي يَا جَارَة: پڑوسن! میں تجھ سے ہی کہتا ہوں، میری بات سن لے۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو کہے کچھ اور مراد

کچھ اور ہو)

❁ ومِنَ العَنَاءِ رِيَاضَةُ الهَرِمِ: عمر رسیدہ شخص کی ریاضت ایک زحمت ہے (یعنی عمر رسیدہ کی جسمانی حالت کے خلاف علاج ایک سخت اور کمزور عمل ہے)

❁ عَادَ الأمرُ إلى نِصَابِهِ: معاملہ اپنے اصل کی طرف لوٹ آیا (ایسے معاملہ کے بارے میں کہا جاتا ہے جوان لوگوں کے سپرد کیا جائے جو اس کی قدرتی ودیعت کے حامل ہوں)

❁ عَادَت لِعِترِهَا لَمِيسٌ: لمیس اپنی اصل کی طرف لوٹ گئی (عتر: اصل۔ لمیس: ایک عورت کا نام۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو اپنی بری عادت کی طرف لوٹ جائے جو وہ چھوڑ چکا ہو۔ "ل" یہاں الی کے معنی میں ہے)

❁ عَوَّدت كُندَةَ عَادَةً فَاصبِرْ لَهَا: تو نے کندہ کو ایک عادت ڈال دی ہے لہٰذا صبر کر (کندہ ایک عورت کا نام)

❁ عُودِي إلى مَبَارِكِكِ: اپنے ٹھکانوں کی طرف لوٹ جا (مَبْرَك اونٹوں کے بیٹھنے کی جگہ جمع مبارک مثل کی اصل بھاگنے والے اونٹوں کے بارے میں ہے۔ مراد اپنے پہلے کاروبار کی طرف لوٹ جا)

❁ اَلعَودُ أحمَدُ: لوٹنا زیادہ قابل تعریف ہے (ہوسکتا ہے کہ احمد حامد سے افعل التفضیل کا صیغہ ہو اس صورت میں معنی ہوتا ہے جب انسان اچھا کام شروع کرتا ہے تو وہ اپنی ذات کے لئے تعریف کماتا ہے، دوبارہ کرے تو وہ اپنے لئے زیادہ تعریف کمانے والا ہوجاتا ہے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ افعل مفعول کے معنی میں ہو، اس صورت میں مراد ہوگی اچھے کام کی ابتداء قابل تعریف ہوتی ہے اس کام کو دوبارہ کرنا تعریف کا زیادہ مستحق ہوتا ہے۔ اسی موضوع پر شاعر کا قول ہے:

وأحْسَنَ عَمرٌو فی الذی کان بیننا

وإنْ عَادَ بالاحسان فالعود احمد

(عمرو نے ہمارے باہمی معاملہ میں اچھا کام کیا، اگر وہ یہ اچھائی دوبارہ کرے گا تو یہ مزید قابل تعریف ہوگا)

❁ لِكُلِّ عُودٍ عُصَارَةٌ: ہر لکڑی کا ایک نچوڑ ہے۔ (عصارة: نچوڑ۔ رس۔ لکڑی میٹھی ہوگی تو اس کا رس میٹھا ہوگا اگر کڑوی تو رس بھی کڑوا ہوگا۔ یعنی ہر ظاہر کا ایک باطن ہوتا ہے)

❁ مَا كُلُّ عَورَةٍ تُصَابُ: (عورة طالب کے لئے مطلوب سے ظاہر ہونے والے کمزوری یعنی) دشمن سے ظاہر ہونے والی ہر کمزوری سے تم اپنی مراد حاصل نہیں کرسکتے۔

❁ بِئسَ العِوَضُ مِن جَمَلٍ قَيدُهُ: اونٹ کی جگہ اس کی رسی برا بدلہ ہے (اس کی اصل یہ ہے کہ ایک چرواہا اپنے مالک کا اونٹ بیچ کر اس کے پاس اونٹ کی رسی لایا تو اس نے یہ بات کہی)

❁ مَنْ أعَانَكَ عَلَى الشَّرِّ ظَلَمَكَ: جس نے برے کام میں تیری مدد کی اس نے تجھ پر ظلم کیا۔

❁ أعِنْ أخَاكَ وَلَوْ بِالصَّوتِ: اپنے بھائی کی مدد کر چاہے آواز سے ہی ہو (مدد کرنے پر اکسانے پر کہا جاتا ہے)

❁ أعِنّي و خلاكَ ذَمٌّ: میری مدد کر، اور مذمت تجھ سے دور ہوجائے گی۔ طلب مداد کے باوجود مدد نہ کرنے کا عیب دور ہوجائے گا۔

❁ مَا يُعْوِي ولا يُنْبِحُ: نہ غرانے کا نہ بھونکنے کا (بیکار، نکما) کہا جاتا ہے نبح الکلبُ فلاناً و نَبَحَ علیه: کا معنی کتے کا کسی پر بھونکنا ہے۔ نباح متعدی ہو تو عوا کے معنی دیتا ہے۔ چنانچہ کہا جاتا ہے ما یُعْوِی ولا یُنبِحُ یعنی حقارت کی وجہ سے اس سے حساب نہیں چکایا جاتا اور نہ ہی اس سے اچھی یا بری بات کہی جاتی ہے۔ ما یَعْوِی ولا یَنْبَحُ بھی اس معنی میں بیان کیا جاتا ہے کہ وہ نہ خوشخبری دیتا ہے نہ ڈراتا ہے۔ کیونکہ کتے کا بھونکنا مہمان۔ کے آنے کی خوشخبری دیتا ہے اور بھیڑیے کا غرانا بکریوں پر حملہ کی خبر دیتا ہے۔ یعنی خبر کے حصول اور شر دور کرنے میں اس سے کوئی فائدہ نہیں ہوتا۔

❁ لافِي العِيرِ ولا فِي النَّفِيرِ: نہ قافلہ میں نہ اس سے کم کے ٹولہ میں (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو کسی اہم کام کے لئے موزوں نہ ہو اور بے سودگی کی وجہ سے بنظر حقارت دیکھا جائے۔ عیر: گدھوں یا اونٹوں کا قافلہ یا مطلق قافلہ۔ النفیر: دس سے کم لوگوں کا ٹولہ (اس کی اصل قریش کا قافلہ ہے جو شام سے ابوسفیان کے ساتھ آیا تھا۔ نفیر اس قافلہ کو مسلمانوں کے ہاتھوں سے بچانے کے لئے عتبہ بن ربیعہ کے لئے نکلا تھا۔ جس کی وجہ سے غزوہ بدر ہوا۔ قافلہ اور ٹولہ میں شرکت نہ کرنے والوں کے بارے میں یہ بات کہی گئی)

❁ مَهْمَا تَعِشْ تَرَهُ: جتنا عرصہ بھی تو زندہ رہے دیکھ لے گا (ترہ سکتہ کے لے ہے تری کا مفعول محذوف ہے۔ اصل یوں ہے مَادُمْتَ تعیش تری اشیاءً عجیبة: جب تک تو زندہ رہے گا عجیب وغریب واقعات دیکھے گا)

❁ عِشْ تَرَ مالم تَرَ: زندہ رہ وہ دیکھ جو تو نے نہیں دیکھا (یعنی جو لمبی عمر پائے گا وہ ایسے حوادث دیکھے گا جن میں نصیحت ہوگی)

❁ عِشْ رَجَبًا تَرَ عَجَبًا: رجب کے مہینے تک زندہ رہ حیرت ناک واقعات دیکھے گا (حرث بن عباد ثعلبی نے اپنی زبان دراز بیوی کو طلاق دے دی تھی۔ جس نے ایک شخص کے ساتھ شادی کرنے کا ارادہ کیا۔ یہ شخص ایک دن حرث سے ملا۔ حرث نے اسے اپنی مطلقہ کے نزدیک اپنی حیثیت سے آگاہ کیا اور کہا عش رجبا تر عجبا مطلقہ کی عدت کو رجب کے مہینے سے تشبیہ دی گئی ہے۔ جس میں کوئی جنگ نہیں ہوتی جب یہ مہینہ گزر جاتا ہے دہشتناک واقعات وقوع پذیر ہوتے ہیں۔ حارث کی مراد یہ تھی کہ جب وہ اس عورت کے ساتھ رہے گا تو اس کی معاشرت بد کے حیران کن واقعات دیکھے گا)

❁ عِشْ قَنِعًا تكن مَلِكًا: قانع ہو کر زندگی گزار بادشاہ ہوجائے گا۔

❁ العَيشُ نُجْعَةٌ وَالحَربُ خُدْعَةٌ: زندگی تو روزی کی تلاش کا نام

ہے اور جنگ دھوکے کا۔

❁ اَنتَ مَرَّةً عَيْشٌ وَ مَرَّةً جَيْشٌ: تو کبھی زندگی ہے کبھی لشکر (یعنی کبھی نفع حاصل کرتا کبھی نقصان اٹھاتا ہے یا کبھی میرے ساتھ ہوتا ہے کبھی میرے خلاف۔ یہ معنی بھی ہیں۔ کبھی خوشحالی میں کبھی تنگ حالی میں ہوتا ہے۔ جیسے الیوم خمرٌ وغدًا امرٌ)

❁ عَيْنٌ عَرَفَتْ فَذَرَفَتْ: آنکھ نے پہچان لیا اور بھر آئی۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو کسی معاملہ کو دیکھ کر اس کی حقیقت جان لے)

❁ عَيْنُ الهَوَى لاتصدُق: خواہشات کی آنکھ سچی نہیں ہوتی۔

❁ عَيْنُهُ فِرارُهُ: اس کی آنکھ ہی دانت دیکھ لینا ہے۔ (فَرَّ الدَّابَّةَ فِرارًا جانور کے دانت دیکھنا تا کہ اس کی عمر معلوم ہو۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جس کا ظاہر اس کے باطن کو ظاہر کرتا ہو اور یوں اس کو آزمانے کی ضرورت نہ رہے)

❁ عَيْنُك عَبْرَى و الفُؤادُ فِي دَدٍ: تیری آنکھ رونے والی ہے اور دل لہو ولعب میں ہے۔ (عينٌ عَبْرَى: رونے والی آنکھ۔ دد: لہو ولعب۔ دد کا لام کلمہ (دد کا لام لمہ و محذف ہے) واو محذوف ہے جیسے غد کا لام کلمہ محذوف ہے۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو تیرے غم پر غم کا اظہار کرے اور اس کے دل میں خوشی پھوٹ رہی ہو۔ ہمارے ہاں مگرمچھ کے آنسو اس مفہوم کو ادا کرتا ہے۔

❁ رُبَّ عَيْنٍ اَنَمُّ من لِسَان: بہت سی آنکھیں زبان سے زیادہ چغل خور ہوتی ہیں۔ (اس معنی میں یہ قول ہے۔ لسان الحال ابین من لسان المقال (لسان حال لسان قول سے زیادہ واضح ہوتی ہے)

❁ بِعَيْنٍ تَرَانِي يَاجَمِيلُ أراكَ: جمیل! جس آنکھ سے تو مجھے دیکھتا ہے میں بھی تجھے اسی آنکھ سے دیکھتا ہوں۔

❁ لَيْسَ لِعَيْنٍ مَارَأَتْ: کسی آنکھ کے لئے وہ چیز نہیں ہوتی جسے وہ دیکھے۔

❁ العِيَانُ لَا يَحْتَاجُ إلَى البيان: اپنی آنکھوں سے دیکھنے کو بیان کی ضرورت نہیں۔ (عیاں راچہ بیاں)

❁ عَيٌّ صَامِتٌ خَيْرٌ مِنْ عَيٍّ نَاطِقٍ: خاموش عاجز بولنے والے عاجز سے بہتر ہے۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو اچھی طرح بات نہ کر سکے اور خاموشی کے فائدے اٹھائے)

❁ اَوَّلُ العِيِّ الاحتلاط: پہلی عاجزی غضب میں آنا ہے۔ (احتلاط: غضب۔ معنی یہ ہے کہ جب کوئی شخص اپنے حریف کو ناقابل تردید دلیل سے پیچھے ہٹانے سے قاصر رہے تو غصہ ظاہر کرتا ہے تا کہ اس کے ذریعے حریف سے جان چھڑا سکے۔

❁ أَعْيَا مِن بَاقِل: باقل سے زیادہ عاجز۔ باقل قبیلہ ربیعہ کے ایک شخص کا نام تھا۔ اس کی عاجزی کا یہ حال تھا کہ اس نے ایک ہرن گیارہ درہموں میں خریدا جب وہ کچھ لوگوں کے پاس سے گزر رہا تھا تو انہوں نے پوچھا ہرن کتنے میں خریدا ہے۔ باقل نے اپنے ہاتھ پھیلائے زبان نکال کے گیارہ کہے۔ ہرن جو اس کی بغل کے نیچے تھا بھاگ گیا)

## غ

❁ غَثُّكَ خَيْرٌ مِنْ سَمِينِ غَيْرِكَ: تمہارا لاغر غیر کے فربہ سے بہتر ہے۔ (یعنی اپنے لاغر پر قناعت کرو لوگوں کے پاس کسی چیز کی طمع نہ کرو خواہ فربہ ہو)

❁ غَدَرَكَ مَنْ دَلَّكَ عَلَى الإِسَاءَةِ: جس نے برائی کی طرف تمہاری رہنمائی کی اس نے تمہیں دھوکا دیا۔

❁ أَغْدَرُ مِنْ غَدِير: تالاب سے زیادہ دھوکے باز (کیونکہ تالاب کچھ عرصہ بعد خشک ہو جاتا ہے اور زمین پانی جذب کر لیتی ہے)

❁ إِنَّ غَدًا لِنَاظِرِهِ قَرِيبُ: آنے والی کل اس کا انتظار کرنے والے کے لئے قریب ہے۔ (سب سے پہلے یہ بات قراد بن اجدع نے نعمان بن منذر سے کہی تھی۔ یہ پورا شعر یوں ہے:

فَإِنْ يَكُ صدرُ هٰذا اليوم وَلَّى
فَإِنَّ غَدًا لِنَاظِرِهِ قريبُ

(اگر آج کے دن کے آغاز نے منہ پھیر لیا ہے، تو کوئی بات نہیں کل کے منتظر کے لئے آنے والا کل قریب ہے)

❁ عَسَى غَدٌ لِغَيْرِكَ: ممکن ہے آنے والا کل تیرے غیر کے لئے ہو (یعنی کسی دوسرے شخص کے لئے ہو لہٰذا آج کا کام کل تک ملتوی نہ کر، شاید وہ تجھے کل کو نہ مل سکے)

❁ لِكُلِّ غَدٍ طَعَام: ہر آئندہ کل کے لئے کھانا ہے۔ (اللہ کے فضل پر توکل کرنے کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ أَغَرُّ مِنْ سَرَابٍ: سراب سے زیادہ دغا دینے والا (کیونکہ پیاسا اسے پانی سمجھتا ہے)

❁ أَغَرُّ مِنَ الأَمَانِي: آرزوؤں سے زیادہ فریب دہ۔

❁ أَغَرُّ مِنْ ظَبيٍ مُقْمِرٍ: چاندنی میں پھرنے والے ہرن سے زیادہ فریب خوردہ۔ (کیونکہ چاندنی رات میں ہرن چندھیا جاتا ہے اور جلد شکار ہو جاتا ہے)

❁ وَكُلُّ غريبٍ لِلْغَرِيبِ نسيب: مسافر مسافر کا قریبی ہوتا ہے۔

❁ مَنْ غَرْبَلَ النَّاسَ نَخَلُوهُ: جو لوگوں کو چھانے گا لوگ اس کو چھان کر بھوسی نکال دیں گے (یعنی جو لوگوں کو گالیاں دے گا لوگ اس کو اس سے بھی زیادہ گندی گالیاں دیں گے)

❁ غَرْثَانٌ فَارْبُكُوا لَهُ: بھوکا ہے اس کے لئے کھانا تیار کرو۔ (غرثان: بھوکا۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جس سے آپ بات کریں مگر وہ ایسی حالت میں ہو جو تمہاری طرف سے توجہ ہٹا دے۔ اس کی اصل یہ ہے کہ ایک شخص سفر سے آیا تو بھوکا تھا۔ اسے اس کے گھر لڑکا پیدا ہونے کی مبارکباد دی گئی۔ اس پر اس نے کہا: اس کا کیا کروں، اسے کھاؤں یا پیوؤں؟ یہ سن کر اس کی بیوی بولی: بھوکا ہے اس کے لئے کھانا تیار کرو۔ ربَكَ: مرکب کرنا، گوندھنا۔ رَبِيكَة: کھانے کی ایک قسم۔ اس شخص

نے کھانا کھانے کے بعد پوچھا طلا اور اس کی ماں کا کیا حال ہے؟ طلا ہرن کے بچے کو کہتے ہیں۔اس نے استعارۃ اپنے بچے کو کہا تھا)

❁ اَوَّلُ الغَزْوِ اَخْرَقَ: پہلا حملہ غیر معمولی ہوتا ہے (تجربات کی کمی کے لئے کہا جاتا ہے۔مراد یہ ہے کہ پختگی مشق اور تجربہ سے آتی ہے)

❁ اَغْشَمُ مِنَ السَّیْلِ: سیلاب سے زیادہ ظالم۔

❁ مَنْ غَضِبَ مِنْ لَاشَیْءٍ رَضِیَ مِنْ لَاشَیْءٍ: جو شخص نا قابل ذکر چیز سے غضبناک ہو گا وہ نا قابل ذکر چیز سے راضی بھی ہو جائے گا۔

❁ غَضَبَ الخیل عَلَی الجُمُرِ: گھوڑوں کا غصہ لگاموں پہ ہوتا ہے۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو بے فائدہ غصہ کرے۔غضب کا نصب مصدر ہونے کی وجہ سے ہے)

❁ غَلَّ یَدًا مُطْلِقُھا: ہاتھ کو آزاد کرنے والے نے اس میں بیڑیاں ڈال دیں۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو اپنے ساتھی پر احسان کر کے اسے غلام بنالے)

❁ اذالم تَغْلِبْ فَاخْلِبْ: غالب نہ آسکے تو دل موہ لے۔ (غلبہ وتفوق کے ذریعہ اپنی ضرورت حالت حاصل نہ کر سکے تو نرمی اور خوش خلقی سے کام لے)

❁ مَنْ غَالَبَ الأیَّامَ غُلِبَ: جو زمانہ سے لڑے گا مغلوب ہو جائے گا۔

❁ یَغْلِبْنَ الکِرَامَ وَیَغْلِبُھُنَّ اللِئامُ: عورتیں تو شریفوں پر غالب آتی ہیں اور کمینے مردان پر غالب ہو جاتے ہیں۔

❁ اَلْغَمَرَاتُ ثُمَّ یَنْجَلِیْنَ: اب سختیاں ہیں پھر یہ گزر جائیں گی (غمرات: سختیاں: یعنی: سختیوں میں صبر و استقامت سے کام لو،عن قریب دور ہو جائیں گی)

❁ غَنِمَ مَنْ سَلِمَ: جو بچ گیا اس نے مال غنیمت حاصل کر لیا۔

❁ اَغْنَی الصَّبَاحُ عَنِ المِصْبَاحِ: صبح نے چراغ سے بے نیاز کر دیا۔

❁ اَغْنَی عن الشئ من الاَقْرَعِ عَنِ المُشْطِ: کسی چیز سے اس سے بھی زیادہ بے نیاز جتنا گنجا کنگھی سے۔

❁ وَھَلْ یُغْنِی مِنَ الحدثان لَیْتُ: کیا "کاش" کہنا حوادث سے بے نیاز کر سکتا ہے؟

❁ مَنْ لَمْ یُغْنِہِ مایکفِیْہِ اَعْجَزَہٗ مَا یُغْنِیْہِ: جس شخص کو کافی چیز بھی بے نیاز نہ کر سکے اس کو بے نیاز کر دینے والی چیز عاجز کر دے گی (قناعت کی تعریف کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ غِنَی النَّفْسِ اَفْضَلُ مِنْ غِنَی المَالِ: نفس کی بے نیازی دولت کی بے نیازی سے بڑھ کر ہے۔ (یا نفس کی دولت کمائی کی دولت سے زیادہ قابل ترجیح ہے)

❁ اِنَّ الغَنِیَّ طَوِیْلُ الذیل مَیَّاسُ: دولت مند دامن دراز اور ناز سے چلنے والا ہوتا ہے۔ (یعنی مالدار اپنی مالداری کو چھپا نہیں سکتا)

❁ مَنْ غَابَ غَابَ نَصِیْبُہٗ: جو غائب ہوا اس کا حصہ بھی غائب ہوا (اکثر لوگ غیر حاضر کو بھلا کر اس کی جگہ حاضر سے مطمئن ہو جاتے ہیں۔ بعض

اس کے برخلاف کہتے ہیں۔اَقْصَی رَفِیْقَیْہِ لہ کَالْاَقْرَبِ (اس کے دو رفیقوں میں سے دور ترین اس کے لئے قریب ترین کی طرح ہے)

❁ الغِیْبَۃُ جُھْدُ العَاجِزِ: پیٹھ پیچھے برائی عاجز کی طاقت ہے۔

❁ کَالمُسْتَغِیْثِ مِنَ الرَمْضَاءِ بالنار: گرمی کی شدت سے آگ کی مدد کے خواہاں کی طرح (رَمْضَاء سورج کی گرمی کی شدت) ایسے شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو معمولی مصیبت سے بچنے کے لئے بڑی مصیبت مول لے)

❁ اَغَیْرَۃً وَجُبْنًا: کیا غیرت بھی اور بزدلی بھی (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جس میں دو برائیاں اکٹھی ہوں۔اس مثل کی اصل یہ ہے کہ ایک شخص دشمن سے لڑائی سے دور رہا اور اپنی قوم کو لڑتے چھوڑ کر چلا گیا۔ پھر اس نے اپنی بیوی کو لڑائی دیکھتے ہوئے دیکھ کر مارا پیٹا۔اس پر بیوی نے کہا: کیا غیرت بھی ہے اور بزدلی بھی۔

❁ غَیْضٌ مِنْ فَیْضٍ: بہت میں سے تھوڑا (غیض: کمی،فیض: بہت یعنی بہت میں سے تھوڑا۔یہ عربوں کے اس قول کی طرح ہے: بَرْضٌ مِنْ عِدٍّ جس کے معنی بھی بہت میں سے تھوڑا ہے)

❁ عِنْدَ الغَایَۃِ یُعْرَفُ السبقُ: انتہا کے وقت سبقت معلوم ہوتی ہے۔ (یعنی سبقت اچھی ابتداء میں نہیں بلکہ اچھی انتہا میں ہوتی ہے)

## ف

❁ فَتَلَ فی الذُّرْوَۃِ وَالغَارِبِ: اس نے کوہان کے بالائی اور اگلے حصے کو ملا کر بل دے دیا۔ (ذُرْوَۃ: کوہان یا ہر چیز کا بالائی حصہ۔غارب: کوہان کا اگلا حصہ: اس کی اصل سرکش اونٹ سے چھپا کر اونٹ کی ناک میں نکیل ڈال دی جائے تا کہ وہ مانع نہ ہو، یوں کوہان کے بالائی حصوں کو ملا کر بل دینا کہ اونٹ مانوس ہو جائے اور نکیل ڈال دی جائے۔خطام: اونٹ کی نکیل۔اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو اپنے ساتھی کو قابو کرنے تک دھوکا دیتا رہے)

❁ فَتًی ولا کَمَالِكٍ: جوان مگر مالک جیسا نہیں۔ (مالک بن نویرہ بن حمزہ مضر بن نزار کے قبیلے کے ایک شخص کا نام ہے جسے خالد بن ولید نے قتل کیا تھا۔اس کے بھائی متمم کو جسے اس سے بڑی محبت تھی،عرصہ تک اس پر شدید رنج وغم رہا۔جب لوگ تعزیت کرتے اور ان جوانوں کا بھی ذکر کرتے جو قتل ہوئے تا کہ اس کی تسلی ہو تو متمم کہا کرتا ہر ایک جوان تو تھا مگر میرے بھائی مالک جیسا نہیں۔کسی کی فضیلت اور دوسرے کی اس پر ترجیح کے بارے میں کہا جاتا ہے۔

❁ اَیُّ فَتًی قَتَلَہُ الدخانُ: کون سا جوان ہے جسے دھوئیں نے مار ڈالا تھا۔ (یہ ایک عورت نے ایک جوان پر نوحہ کرتے ہوئے کہا تھا جو دھوئیں سے مر گیا تھا۔اس پر اس عورت سے کہا گیا اگر وہ جوان داؤ پیچ جاننے والا ہوتا تو دھوئیں سے دور ہو جاتا۔اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو داؤ پیچ نہ جانتا ہو)

❁ كُلُّ فَتَاةٍ بِأَبِيهَا مُعْجَبَةٌ: ہر دوشیزہ اپنے باپ پر فخر کرتی ہے (کسی شخص کے اپنے لوگوں اور قریب رشتہ داروں پر استعجاب کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ رُبَّ فَرْحَةٍ تَعُودُ تَرْحَةً: بہت سی خوشیاں رنج بن جاتی ہیں۔

❁ لَيْسَ الْفَرَسُ بِجُلِّهِ: گھوڑا اپنے جھول کی وجہ سے نہیں (یعنی گھوڑے کی قیمت اس کے جھول کی وجہ سے نہیں۔

❁ هُمَا كَفَرَسَيْ رِهَانٍ: وہ دونوں ریس کے گھوڑوں کی طرح ہیں (ایسے دو شخصوں کے لئے کہا جاتا ہے جو قابل تعریف کاموں میں ایک دوسرے پر سبقت لے جانے کی کوشش کرتے ہوں)

❁ مَا كُلُّ فُرْصَةٍ تُنَالُ: ہر فرصت دوبارہ نہیں ملا کرتی۔ (یعنی موقع بار بار نہیں آتے)

❁ أَفْرَطَ فَأَسْقَطَ: وہ بہت بولا (اس نے مبالغہ آرائی کی) اس لئے لغزش کھائی۔

❁ تَفَرَّقَ الْقَوْمُ أَيْدِيَ سَبَا وَ أَيَادِيَ سَبَا: لوگ پراگندہ ہو گئے اور ایسے پراگندہ ہوئے کہ اس کے بعد ایک جا نہ ہو سکے۔ (کیونکہ اللہ نے اس زمین پر سیلاب بھیجا جس نے اس زمین کو غرق کر دیا اس کے باغات اجاڑ دیئے۔ یمن کے اکثر قبائل کے مورث اعلیٰ سبا (یا سبا) اور اس کی قوم ترک وطن کر کے وہاں سے چلی گئی اور ملک میں پھیل گئے کوئی کہاں کوئی کہاں۔ چنانچہ ضرب المثل بن گئے۔ بعض کے نزدیک ایدی سبا وایادی سبا سے مراد سبا کا لشکر ہے کیونکہ وہ اس کے ذریعے نقب زنی کرتا اور حملوں میں اپنی کارروائیوں کے لئے اس سے کام لیا کرتا تھا یہ حال کی وجہ سے منصوب ہے)

❁ مَنْ فَسَدَتْ بِطَانَتُهُ كَانَ كَمَنْ غَصَّ بِالْمَاءِ: جس کے گھر والے ہی بگڑ جائیں وہ اس آدمی کی طرح ہوتا ہے جسے پانی سے اچھولگ جائے (بطانۃ الرجل: کسی شخص کے گھر والے یعنی جب گھر والے یہ بگڑ جائیں تو اس کی حالت کے لئے کوئی دوا کام نہیں کرتی کیونکہ جسے کھانے سے اچھولگ جائے وہ پانی سے رجوع کرتا ہے، لیکن اگر پانی سے ہی اچھولگ جائے تو اس کے کوئی تدبیر نہیں۔

❁ أَفْسَدُ مِنَ السُّوسِ: گھن سے زیادہ فساد پیدا کرنے والا۔

❁ أَفْسَدُ مِنَ الْجَرَادِ: ٹڈی سے زیادہ فساد پیدا کرنے والا۔

❁ أَفْسَدُ مِنْ أَرَضَةٍ: دیمک سے زیدہ فساد پیدا کرنے والا۔

❁ فَسَا بَيْنَهُمُ الظَّرِبَانُ: ظربان نے ان کے درمیان گوز مار دیا۔ (ضربان: کتے کے پلے سے تھوڑا بڑا، بدبودار اور بہت گوز مارنے والا جانور۔ کہتے ہیں کہ وہ گوہ کے بل پر آکر گوز مارے تو گوہ نکل کر اسے کھا جاتا ہے۔ یہ بھی کہتے ہیں کہ یہ جانور جب اونٹوں کے درمیان گوز مارے تو اونٹ منتشر ہو جاتے ہیں۔ اور چرواہے کو انہیں واپس لانے میں بڑی محنت کرنی پڑتی ہے۔ ان لوگوں کے بارے میں کہا جاتا ہے جنہیں زمانہ کے حوادث متفرق اور منتشر کر دیں۔

❁ أَفْصَحُ مِنْ سحبان وائل: سحبان وائل سے زیادہ فصیح۔

❁ فَضْلُ الْفِعْلِ على القول مَكْرُمَةٌ: عمل کی قول پر برتری عظیم الشان کام ہے۔ جو کہنے سے زیادہ کر کے دکھائے تو یہ لوگوں کی نگاہ میں عالی ظرفی ہے۔

❁ فَضْلُ الْقَوْلِ عَلَى الْفِعْلِ دَنَائَةٌ: قول کی عمل پر برتری کمینہ پن ہے۔ (یعنی جو شخص اپنے گنوں سے بڑھ کر اپنی تعریف کرے وہ کمینہ ہوتا ہے)۔

❁ الْفَضْلُ لِلْمُبْتَدِئِ وَإِنْ أَحْسَنَ الْمُقْتَدِي: فضیلت ابتدا کرنے والے کی ہے خواہ پیروی کرنے والا اس سے زیادہ اچھا کام کر کے دکھائے۔

❁ أَفْضَلُ الْمَعْرُوفِ إغاثة الْمَلْهُوفِ: بہترین نیکی مصیبت زدہ کی امداد کو پہنچنا ہے۔

❁ لاأَفْعَلُ كَذَا مَا أَنَّ السَّمَاءَ سَمَاءٌ و لاأَفْعَلُهُ مَا أَنَّ فِي السَّمَاءِ نَجْمًا: میں ایسا نہیں کروں گا جب تک کہ آسمان آسمان ہے۔ یا میں یہ کام نہیں کروں گا جب تک کہ آسمان میں کوئی ستارہ ہے (یعنی کبھی نہیں کروں گا)

❁ فَكُنْتُ كَفَاقِيءِ عَيْنَيْهِ عَمْدًا: میں اس شخص کی طرح ہو گیا جس نے اپنی آنکھیں عمداً پھوڑ ڈالی ہوں (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو اپنی جان کو خطرہ میں ڈالے۔ فرزدق نے نوار کو طلاق دی پھر پشیمان ہوا اور کہا:

فكنتُ كفاقِيءِ عَيْنَيْهِ عمدًا

فأصبح لا يضيءُ له النهارُ

(میں عمداً اپنی آنکھیں پھوڑنے والے کی طرح ہو گیا، جس کے لئے دن روشن نہ ہوتا ہو)

❁ خَيْرُ الْفِقْهِ ما حَاضَرْتَ بِهِ: بہترین علم وہ ہے ضرورت کے وقت جواب دے سکے۔

❁ لاتُفَكِّرْ فَلَهَا مُدَبِّرٌ: نہ سوچ، اس کی تدبیر کرنے والا ہے۔

❁ لايَفُلُّ الحَدِيدَ إلا الحديدُ: لوہے کو لوہا ہی توڑتا ہے۔

❁ فَمٌ يُسَبِّحُ ويَدٌ تَذْبَحُ: منہ تسبیح پڑھ رہا ہے اور ہاتھ قتل کر رہا ہے۔ (بغل میں چھری منہ میں رام رام)

❁ فِيْ فَمِيْ مَاءٌ وهل ينطق من في فِيهِ ماءٌ: میرے منہ میں پانی ہے اور کیا وہ شخص بولتا ہے جس کے منہ میں پانی ہو؟

❁ يَفْنَى مَا فِي القُدُور ويَبْقَى مَا فِي الصدُور: جو ہانڈیوں میں ہو وہ فنا ہو جاتا ہے اور جو سینوں میں ہو وہ باقی رہتا ہے۔

❁ لَمْ يَفُتْ مَنْ لَمْ يَمُتْ: جو مرا نہیں وہ فوت نہیں ہوا (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے، جس سے جلد بدلہ لینے کا موقع نہ ملے اور مستقبل میں اس سے بدلہ لینے کی امید ہو)

❁ الفَائِتُ لا يُسْتَدْرَكُ: فوت شدہ پھر نہیں مل سکتا (یعنی جو گیا سو گیا۔

اس معنی میں ایک شعر ہے:

**فأصبحتُ لا أستطِيعُ ردًّا لِمَا مَضَى**
**كمَا لا يُرَدُّ الدَّرُّ في الضرعِ حالِبُهُ**

گزرے ہوئے کو لوٹانا میرے بس میں نہیں جیسے دودھ دوہنے والا دوہے ہوئے دودھ کو تھنوں میں نہیں لوٹا سکتا۔

❁ **أفْوَتُ من أمْسِ:** گزشتہ کل سے زیادہ فوت شدہ۔

❁ **مُفَوِّزٌ عَلَّقَ شَنًّا بالِيًا:** بیابان طے کرنے والے نے بوسیدہ مشکیزہ لٹکا دیا ہے۔ (**فَوَّزَ الرجُلُ** کا معنی ہے مرد کا بیابان طے کرنے کے لئے چلنا۔ **شَنّ:** مشکیزہ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو ساز وسامان کے بغیر بڑے بڑے کام کرنے کا آغاز کرے)

❁ **أفِقْ قَبْلَ أن يُحْفَرَ ثَرَاكَ:** اس سے پہلے کہ تیری قبر کھودی جائے، ہوش میں آجا (یعنی اس سے پہلے کہ تیری رسوائیاں تجھے پریشان کرنے لگیں، انہیں مدفون رکھنے کا انتظام کرلے۔

❁ **أفْوَاهُهَا مَجَاسُّهَا:** ان کے منہ ان کے چھونے کے آلات ہیں (اس معاملہ کے لئے کہا جاتا ہے جس کا ظاہر اس کے باطن کو ظاہر کردے۔ اونٹ جب خوب کھا چکتے ہیں تو ان کی صحت معلوم کرنے اور چھونے کے بارے میں ان کی صلاحیت پر اکتفاء کرلیا جاتا ہے)۔

## ق

❁ **قُبَّةُ نَجْرَان:** نجران کا گنبد (ایک عظیم گنبد تھا، کہا جاتا ہے کہ یہ ایک ہزار مردوں پر سایہ کرتا تھا وہاں پناہ لینے والے کو پناہ ملتی تھی خوف زدہ کو امن، بھوکے کو شکم سیر کھانا اور حاجتمند کی حاجت پوری ہوتی تھی، اوران سب باتوں میں ضرب المثل تھا۔ نجران شہر میں یہ گنبد ایک دریا کے کنارے واقع تھا۔ عرب اسے نجران کا کعبہ بھی کہتے تھے اور کعبہ کی طرح اس کی زیارت کو آیا کرتے تھے:

❁ **كَالْقَابِسِ العَجْلَانِ:** جلد باز آگ لینے والے کی طرح (قبس کا معنی آگ لینا ہے۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو اپنی ضرورت پوری کرنے میں جلدی کرے)۔

❁ **كَالْقَابِضِ عَلَى المَاءِ:** (پانی کو مٹھی میں پکڑنے والے کی طرح (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو ایسی چیز طلب کرے جو حاصل نہ ہوسکے)

❁ **إنَّهُ لَقُبَضَةٌ رُفَضَةٌ:** وہ تو (کسی چیز کو) جلدی پکڑنے اور جلدی چھوڑ دینے والا ہے اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو کسی چیز کو مضبوطی سے پکڑلے اور پھر اسے چھوڑنے اور مسترد کرنے میں دیر نہ لگائے)

❁ **قَتَلَتْ أرْضٌ جَاهِلَهَا:** زمین نے اپنے سے بے خبر کو مار ڈالا (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو ایسے کام کو ہاتھ میں لے جس کا اسے کچھ پتہ نہ ہو)

❁ **القَتْلُ أنْفَى لِلْقَتْلِ:** قتل قتل کو روکنے والا بھی ہوتا ہے۔ (یہ عربوں کے اس قول جیسا ہے: **قتلُ البعضِ إحياءٌ لِلْجَمِيعِ** (کسی کے قتل سے سب کو زندگی بھی ملتی ہے یا اس قرآنی آیت جیسا ہے، **ولكُمْ في القصاصِ حياةٌ** (اور تمہارے لئے بدلہ میں زندگی ہے)

❁ **مَقْتَلُ الرجُلِ بَيْنَ فَكَّيْهِ:** آدمی کی قتل گاہ اس کے دونوں جبڑوں کے درمیان ہے (یعنی بعض اوقات ایسی باتیں کرنا جو نہیں کرنی چاہئیں قتل کا باعث بن جاتی ہیں)۔

❁ **قُدَّتْ سيورُهُ مِنْ أدِيمِكَ:** اس کے تسمے تیری کھال سے کاٹے گئے ہیں (ایسی دو چیزوں کے لئے کہا جاتا ہے جو ایک جیسی ہوں)

❁ **مَنْ يَقْدِرُ عَلَى رَدِّ أمْسِ او تَطْيِينِ عَيْنِ الشَّمْسِ:** کون ہے جو کل کو لوٹا سکے یا چشمہ آفتاب پر مٹی کا لیپ کرسکے؟

❁ **إنَّ المَقْدِرَةَ تُذْهِبُ الحَفِيظَةَ:** صلاحیت غضب کو زائل کردیتی ہے۔ (**حفيظة:** غضب، قریش کے ایک بڑے شخص کو اپنے دشمن کی تلاش تھی، جب اس نے دشمن پر غلبہ پالیا تو اس نے کہا: اگر صلاحیت سے غضب کو زائل کرنا ممکن نہ ہوتا تو میں تجھ سے انتقام لیتا۔ یہ کہہ کر اس نے دشمن کو چھوڑ دیا۔ اس طرح اس قریشی کا یہ قول ضرب المثل بن گیا۔ اس قول کا مطلب یہ ہے کہ کسی کام کے کرنے کی صلاحیت غضب کو زائل کردیتی ہے)

❁ **إذَا قَدُمَ الإخاءُ سَمُجَ الثَّنَاءُ:** جب بھائی چارہ پرانا ہوجاتا ہے تو تعریف نفرت انگیز ہوجاتی ہے۔

❁ **يُقَدِّمُ رِجْلًا ويُؤَخِّرُ أُخْرَى:** وہ ایک قدم آگے بڑھاتا ہے اور دوسرا پیچھے ہٹاتا ہے (اپنے معاملات میں تردد کرنے والے کے لئے کہا جاتا ہے)

❁ **لَيْسَ القَوَادِمُ كَالْخَوَافِي:** بازوؤں کے بڑے پر چھوٹے پروں کی طرح نہیں ہوتے۔ (**قَوَادِم یا قُدَامَى:** بازوؤں کے اگلے حصہ کے پر، **خَوَافِي:** بازو کے چھوٹے پر۔ لوگوں میں کسی [illegible] کی وجہ سے ان میں سے کچھ کی دوسروں پر ترجیح کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ **لِكُلِّ قَدِيمٍ حُرْمَةٌ:** ہر پرانی چیز کی ایک حرمت ہے (**حرمة:** حرمت، قدر ومنزلت یا واجب الادا حقوق یا احترام)

❁ **لَيْسَ لِمَا قَرَّتْ بِهِ العَيْنُ ثَمَنٌ:** جس چیز سے آنکھیں ٹھنڈی ہوں اس کی کوئی قیمت نہیں۔

❁ **أقْرَبُ مِنْ حَبْلِ الوَرِيدِ:** شہ رگ سے زیادہ قریب (**وريد یا حبل الوريد:** گردن کی شہ رگ)

❁ **لاقُرْبَةَ لِحُسْنِ الخُلُقِ:** خوش خلقی سے بہتر کوئی تقرب کا ذریعہ نہیں۔ (**قربة:** اللہ تعالیٰ یا لوگوں سے قریب ہونے کا ذریعہ)

❁ **إذَا قَرِحَ الجَنَانُ بَكَتِ العَيْنَانِ:** دل زخمی ہو تو آنکھیں روتی ہیں (یہ اس قول کے مفہوم کے قریب ہے: **البُغْضُ تُبْدِيهِ لَكَ العَيْنَانِ** (آنکھیں بغض تجھ پر ظاہر کردیتی ہیں)

❁ **إذَا مَا القَارِظُ العَنَزِيُّ آبَا:** جب عنزی سلم درخت کے پتے چننے والا

واپس آجائے۔ (بیان کیا جاتا ہے کہ عنزی رھم بن عامر سلم درخت کے پتے تلاش کرنے کیلئے نکلا پھر واپس نہ آیا اور اس کی کوئی خبر معلوم نہ ہوئی۔ اس طرح طویل غیر حاضری کے بارے میں ضرب المثل بن گئی نیز ایسے غائب ہونے کے لئے بھی کہا جاتا ہے جس کی واپسی کی امید نہ ہو۔ یہ شعر کا دوسرا مصرع ہے پہلا مصرع یوں ہے: فَرَجِّي الخَيرَ وانتَظِرِي أيابِي (تو خیر کی امید رکھ اور میری واپسی کا انتظار کر)

❁ فُلانٌ لاتُقرَعُ لَهُ العَصَا: فلاں کے لئے عصا نہیں۔ کھٹکھٹایا جاتا (عامر بن ظرب عدوانی کی بڑھاپے میں عقل کمزور ہوگئی تو اس نے اپنی بیٹی سے کہا کہ جب فیصلہ کرتے ہوئے تو میری عقل کی کسی چیز کو نہ مانے تو عصا سے ڈھال کو کھٹکھٹادیا کرنا تاکہ میں محتاط ہوجایا کروں۔ چنانچہ بیٹی ایسا ہی کیا کرتی تھی، دانا، تجربہ کار اور جہاندیدہ شخص کے لئے کہا جاتا ہے)

❁ قَرِينُكَ سَهمُكَ يُخطِئُ ويُصِيبُ: تیرا ساتھی تیرا تیر ہے جو کبھی خطا کرتا اور کبھی نشانہ پر لگ جاتا ہے (دوستوں کی غلطیوں سے چشم پوشی کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ أَقسَى مِن صَخرٍ: چٹان سے زیادہ سنگدل

❁ قَشَرتُ لَهُ العَصَا: میں نے اس کے لئے عصا چھیلا۔ (اطلاع دینے کے وقت کہا جاتا ہے)

❁ أَقصَرَ لَمَّا أَبصَرَ: جب اس نے دیکھا تو باز آگیا (یعنی برے انجام کو دیکھ کر کسی چیز سے احتراز کیا۔ گناہ سے علیحدگی اختیار کرنے والے کے لئے کہا جاتا ہے۔ اقصار کا معنی کسی چیز سے رک جانا جس کو وہ کرسکتا ہو ہے)

❁ ما أقصرَ الليل على الراقد: سونے والے پر رات کتنی چھوٹی ہوتی ہے۔

❁ كُلُّ مُقتَصَرٍ عَلَيهِ كَافٍ: ہر چیز جس پر اکتفاء کرلیا جائے کافی ہوتی ہے۔

❁ لِكُلِّ قَضَاءٍ جَالِبٌ وَلِكُلِّ دَرٍّ حَالِبٌ: ہر حکم کا کوئی نہ کوئی لے آنے والا ہوتا ہے اور ہر دودھ کا کوئی دوہنے والا۔

❁ قَطَعَت جَهِيزَةُ قَولَ كُلِّ خَطِيبٍ: جہیزہ نے ہر مقرر کی بات کاٹ دی۔ (اس کی اصل یہ ہے کہ دو قبیلوں کے مابین صلح کے بارے میں لوگ اکٹھے ہوکر تقریریں کر رہے تھے۔ ایک قبیلہ کے ایک شخص نے دوسرے قبیلہ کے ایک شخص کو قتل کردیا تھا اور درخواست کر رہے تھے کہ مقتول کے گھر والے خون بہا پر راضی ہوجائیں۔ اس موقع پر جہیزہ نامی لونڈی نے آکر بتایا کہ مقتول کے وارثوں میں سے کسی نے قاتل پر قابو پا کر اسے قتل کردیا ہے۔ اس وقت لوگوں نے یہ بات کہی تھی۔ یعنی قطعت جهيزة قول كل خطيب۔ اس قول کا مفہوم یہ ہے کہ بات گفتگو کی گنجائش نہیں رہی)

❁ إذا قَطَعنَا عَلَمًا بَدَا عَلَمٌ: جب ہم ایک پہاڑ کو طے کرتے ہیں تو ایک اور پہاڑ نمودار ہوجاتا ہے۔ (یہاں عَلَم سے پہاڑ مراد ہے۔ یعنی جب ہم کسی تھکا دینے کام سے فارغ ہوجاتے ہیں تو اس جیسا ایک اور کام پیش آجاتا ہے)

❁ تُقَطِّعُ أَعنَاقَ الرِّجَالِ المَطَامِعُ: طمعین مردوں کی گردنیں دیتی ہیں (لالچ اور حرص کی مذمت کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ مَن قَلَّ ذَلَّ وَمَن أَمِرَ فَلَّ: جو شخص کم ہوا ذلیل ہوگیا اور جو حاکم ہوا اس نے توڑ ڈالا (مراد جس کے مددگار کم ہوں وہ مغلوب ہوجاتا ہے اور جس کے مددگار زیادہ ہوں وہ اپنے دشمنوں کی تلواریں کند کر دیتا ہے اور توڑ ڈالتا ہے)

❁ لا قَلِيلَ مِنَ العَدَاوَةِ وَالإِحَنِ وَالمَرَضِ: تھوڑی سی دشمنی گہرا کینہ اور بیماری بھی کم نہیں۔

❁ قَلَبَ لَهُ ظَهرَ المِجَنِّ: اس نے اسے ڈھال کی پشت دکھائی (یعنی وہ اس کا مخالف ہوگیا۔ مِجَنّ: ڈھال اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو اپنے ساتھی سے محبت کرتا ہو اس کا خیال رکھتا ہو پھر اس کا ساتھ چھوڑ دے)

❁ القَلبُ مُصحَفُ البَصَرِ: دل بینائی کی کتاب ہے۔

❁ مِنَ القَلبِ إِلَى القَلبِ: دل سے دل کی طرف (دل سے دل کو راہ ہے)

❁ فِي بَعضِ القُلُوبِ عُيُونٌ: بعض دلوں میں آنکھیں ہوتی ہیں)

❁ القُلُوبُ تُجَازِي القُلُوبَ: دل ہی دلوں کو بدلہ دیتے ہیں۔

❁ اِقلَع شَوكَكَ بِيَدِكَ: اپنا کانٹا اپنے ہاتھ سے نکال۔

❁ فِي القَمَرِ ضِيَاءٌ وَالشَّمسُ أَضوَأُ مِنهُ: چاند میں روشنی ہے، لیکن سورج چاند سے بھی زیادہ روشن ہے۔ (کسی چیز کو اس جیسی پر ترجیح کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ لاتَقتَنِ مِن كَلبِ سُوءٍ جَروًا: برے کتے سے پلا حاصل نہ کر۔

❁ كُلُّ قَائِبٍ مِن قُوبَةٍ: ہر چوزہ انڈے سے نکلتا ہے۔ (قائب: چوزہ، قوبة: انڈا۔ (یعنی ہر شاخ اپنی اصل سے ہی ظاہر ہوتی ہے)

❁ مَن قَالَ مالا ينبغي سَمِعَ مَالا يَشتَهِي: جو شخص نامناسب بات کہے گا وہ نامرغوب باتیں سنے گا۔

❁ لَو قُلتُ تَمرَةً لَقَالَ جَمرَةً: اگر میں کھجور کہوں تو وہ انگارہ کہے گا (خواہشات کے اختلاف پر کہا جاتا ہے)

❁ قَد قِيلَ ذَلِكَ إِن حَقًّا وإِن كَذِبًا: یہ بات تو کہی جاچکی، سچ ہو یا جھوٹ۔

❁ إذا قَالَت حَذَامِ فَصَدِّقُوها
فَإِنَّ القَولَ مَاقَالَت حَذَامِ
(جب حذام کوئی بات کہے تو اسے سچا سمجھو؛ کیونکہ قول وہی درست ہے جو حذام نے کہا ہر مصرع کسی شخص کے اپنے ساتھی کو سچا سمجھنے کے بارے میں ہے)

❁ الـقـولُ يَنۡفُذُ مالا تنفذُ الاِبَرُ: بات اس سے بھی گزر جاتی ہے جس سے سوئی نہیں گزر سکتی۔

❁ مَا كُلُّ قَوۡلٍ لَهٗ جَوَاب: ہر بات کا جواب نہیں ہوتا۔

❁ رُبَّ قـولٍ اَشَدُّ مِنۡ صَوۡلٍ: بہت سی باتیں حملہ سے زیادہ سخت ہوتی ہیں۔ (ایسی بات کے وقت کہا جاتا ہے جو اس شخص پر اثر انداز ہو جس سے اس کا سامنا کرایا جائے۔ صول: جھگڑے اور جنگ کے وقت حملہ)

❁ وَبَعۡضُ الـقَوۡلِ يَذۡهَبُ فی الرياح: بعض باتیں ہوا میں اڑ جاتی ہیں۔

❁ إذا قَـامَ بكَ الشرُّ فَاقۡعُدۡ: جب شر تجھے کھڑا کرے تو بیٹھ جایا کر۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جسے بردباری کا اور برائی کی طرف جلدی بڑھنا ترک کرنے کا حکم دیا جائے)

❁ لِكُلِّ مَقَـامٍ مَقَالٌ: ہر جگہ کے لئے کوئی نہ کوئی گفتگو ہوتی ہے (ہر معاملہ، عمل یا گفتگو کے لئے ایک جگہ ہوتی ہے وہ اسی موقع پر ہونا چاہئے۔

❁ هَلۡ يَسۡتَقِيمُ الظِلُّ وَالعُوۡدُ أَعۡوَجُ: کیا سایہ سیدھا رہ سکتا ہے جبکہ لکڑی ٹیڑھی ہو؟

❁ قِيۡمَةُ كُلِّ امۡرِیءٍ مَا يُحۡسِنُهٗ: ہر شخص کی قیمت وہ ہے جو اسے اچھا بنائے۔

## ک

❁ أَكۡبَرُ مِنۡ لُبَدٍ: لبد سے زیادہ عمر والا (بعد لقمان بن عاد کی مبینہ طور پر منتخب کی ہوئی سات گدھوں میں سے ایک کا نام جو ایک طویل مدت تک زندہ رہا)

❁ أَكۡتَمُ مِنَ الۡأَرۡض: زمین سے زیادہ چھپانے والا۔

❁ مَنۡ أَكۡثَرَ أَهۡجَرَ: جو زیادہ بولے گا بکواس ہی کرے گا۔ (اِهجار، بیہودہ باتیں کرنا، ہذیاں بکنا اِکثار: گفتگو میں سوچ بچار اور اعتدال کی حدود سے تجاوز کرنا)

❁ تُكۡثِرُ الحزَّ وتُخۡطِیءُ المَفۡصِلَ: تو بہت کاٹتا ہے مگر جوڑ کو نہیں پکڑ سکتا۔ (حزّ: کاٹنا، مَفۡصِل مَفَاصِل کا واحد بمعنی جوڑ۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو بڑی کوشش کر کے بھی مراد حاصل نہ کر سکے)

❁ مِنۡ كَثۡرَةِ الۡمَلَّاحِيۡنَ غَرِقَتِ السَّفِيۡنَةُ: ملاحوں کی کثرت سے جہاز ڈوب گیا۔

❁ إذا كَـانَ لَكَ أَكۡثَرِیۡ فَتَجَافَ لِیۡ عَنۡ أَيۡسَرِیۡ: جب میرا بہت تمہارے لئے ہی ہو تو میری خاطر میرے تھوڑے سے دور رہو۔ (یعنی جس دوست کی بہت سی باتوں پر تو اس کی تعریف کرتا ہے اس کی چند برائیوں کو برداشت کر)

❁ الـمِكۡثَارُ كَحَاطِبِ لَيۡلٍ: زیادہ بولنے والا رات کو لکڑیاں اکٹھی کرنے والے کی طرح ہوتا ہے۔ (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو ہر وہ بات کہہ دے جو اس کے دل میں آئے یوں وہ اپنے آپ کو نقصان پہنچانے والے کی طرح ہوگا۔ اس کو رات کی لکڑیاں جمع کرنے والے سے تشبیہ دی گئی ہے کیونکہ ہو سکتا ہے۔ بے خبری میں کوئی سانپ اسے ڈس لے یا کوئی بچھو ڈنک مار دے)

❁ إكۡدَحۡ لِی أَكۡدَحۡ لَكَ: تو میرے لئے کوشش کر میں تیرے لئے کوشش کروں گا (كدح: کدو کاوش کرنا)

❁ أَكۡذِبِ النفسَ إذا حَدَّثۡتَهَا: جب تو اپنے دل سے باتیں کرے تو اس سے جھوٹ بول (جب تو کسی کام کا ارادہ کرے تو دل کو جسارت پر آمادہ کرتے ہوئے اسے کامیابی اور امیدیں بر آنے کی باتیں کر، ناکامی کی بات نہ کر ورنہ اسے مایوس کردے گا، جسارت پر اکسانے کے لئے کہا جاتا ہے)

❁ الۡكَذِبُ دَاءٌ وَالصِدۡقُ شِفَاءٌ: جھوٹ بیماری اور سچ شفاء ہے۔

❁ إنۡ كَـذِبٌ نَـجّٰى فَصِدۡقٌ أَخۡلَقُ: اگر جھوٹ نے نجات دی تو سچ بدرجہ اولیٰ نجات دینے والا ہے (گمشدہ حصہ کا نحوی معنی اس طرح ہے: إنۡ نَجّٰى كذبٌ فالصدق أجۡدَر و أولى بالتنجية)

❁ أكذب مِنۡ يلمع وهو السراب: سراب سے زیادہ جھوٹا۔

❁ أَكۡذَبُ أُحۡدُوۡثَةً مِنۡ أَسِيۡرٍ: قیدی سے زیادہ جھوٹ روایت کرنے والا۔

❁ أَكۡذَبُ مِنَ الۡأَخِيۡذِ: قیدی سے زیادہ جھوٹا (جو نجات پانے کے لئے جھوٹ بولتا ہے)

❁ أَكۡـذَبُ مَـنۡ دَبَّ وَدَرَجَ: زندوں اور مردوں میں سب سے زیادہ جھوٹا (دَرَجَ القومُ: ناپید ہو جانا، فنا ہو جانا، من دب و درج: زندہ اور مردہ لوگ)

❁ إنۡ كُـنۡـتَ كَذُوبا فكُنۡ ذَكُوۡرًا: اگر تو جھوٹا ہے تو یاد رکھنے والا بن (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو جھوٹ بولتا ہو پھر بھول جاتا ہو اور الٹ کہہ دیتا ہو)

❁ كَـانَ كُـرَاعًـا فـصَارَ ذِرَاعًا: وہ کراع تھا پھر ذراع بن گیا۔ (كُراع: پاؤں، ٹخنوں سے نیچے کا حصہ (کمزور اور ذلیل شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو قوی اور معزز بن جائے۔

❁ حتـام تكۡرَعُ ولا تنۡقَعُ: تو کب تک منہ ڈال کر پانی پیتا رہے گا اور سیر نہ ہوگا؟ (كَرَعَ الماء منہ ڈال کر پانی پینا۔ نَقِعَ: سیراب ہونا (جمع کرنے کے حریص کے لئے کہا جاتا ہے۔

❁ مَنۡ كَـرُمَتۡ عَلَيۡهِ نَفۡسُهٗ هانت عَلَيۡهِ شَهۡوَتُهٗ: جس شخص کو اپنا نفس عزیز ہوگا اس کو اپنی شہوت حقیر معلوم ہوگی۔

❁ إسۡتَكۡرَمۡتَ فَارۡتَبِطۡ: تو نے شریف الاصل گھوڑا پالیا ہے۔ لہٰذا اسے باندھے (اچھی چیز کی حفاظت کے لئے کہا جاتا ہے)

❁ أَكۡرَمُ مِنۡ حَاتِمِ طَيٍّ: حاتم طائی سے زیادہ سخی۔

❁ الكـريمُ اذا رِيۡمَ عَلَى الضَيۡمِ نَبَا: شریف آدمی کو ظلم پر مائل کیا

جائے تو وہ دور ہو جاتا ہے۔

❁ مُكْرَهٌ أخُوكَ لا بَطَل: تیرا بھائی مجبور کیا گیا ہے بہادر نہیں (یعنی وہ اس بات پر اکسایا گیا بہادری طبعی نہیں۔ اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جسے ایسی کام پر اکسایا جائے جو اس کی عادت کے خلاف ہو)

❁ أكْسَبُ مِنْ نَمْلٍ: چیونٹی سے زیادہ کمانے والا (کیونکہ چیونٹی ہر وقت ذخیرہ کرنے کی دھن میں لگی رہتی ہے کوئی اور جانور ایسا نہیں)

❁ أكْسَبُ مِن ذِئْبٍ: بھیڑیے سے زیادہ طلب کرنے والا (کیونکہ وہ ہمیشہ شکار کی تلاش میں سرگرداں رہتا ہے نہ آرام کرتا ہے نہ سوتا ہے)

❁ أكْسَفًا وَإمْسَاكًا: کیا تیوری چڑھانا اور بخل دونوں (كسف الوجه: تیوری چڑھانا۔ امساك المال: بخل، کنجوسی تیوری چڑھانے والے بخیل کے لئے کہا جاتا ہے)

❁ أكْسَى مِنْ بَصَلَة: پیاز سے زیادہ لباس پہننے والا (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو بہت سے لباس پہنے ہوئے ہو۔ پیاز کی مثال اس لئے دی جاتی ہے کہ اس کے چھلکے ایک دوسرے پر تہہ بتہہ ہوتے ہیں)

❁ كَعْبَةُ نَجْرَان: نجران کا کعبہ۔ نجران یمن کا قدیم ترین شہر ہے۔ اس کے کعبہ کا حج کیا جاتا تھا، جو برباد ہو گیا۔ ملک کی بربادی اور زوال کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ كَالكَعْبَة تُزَارُ ولا تَزُورُ: جس کی زیارت کعبہ کی طرح کی جاتی ہو وہ کسی کی زیارت کو نہیں جایا کرتا۔

❁ هَذا الكَعْكُ مِنْ ذَاكَ العَجِينِ: یہ کیک اسی آٹے کا بنا ہوا ہے۔

❁ الكُفر مَخْبَثَةٌ لِنَفْسِ المُنْعِم: کفران نعمت منعم کے نفس کو خراب کرنے کا باعث ہے۔ (كفر: کفران نعمت، مَخْبَثَة: خراب کرنے کا باعث، یعنی ناشکری محسن کے دل کو اس شخص کیلئے خراب کر دیتی ہے جس پر احسان کیا گیا ہو)

❁ الكَفَالَةُ نَدَامَةٌ: ضمانت پشیمانی کا موجب ہے۔

❁ كَفَى المَرْءَ فَضْلاً أن تُعَدَّ مَعَايِبُهُ: آدمی کی برتری کے لئے اتنا ہی کافی ہے کہ اس کے عیوب شمار کئے جائیں۔

❁ يَكْفِيكَ مِمَّا لاتَرَى مَاقَدْ تَرَى: تیرے لئے دیکھی ہوئی چیزیں ان دیکھی چیزوں کی بہ نسبت کافی ہیں۔ (دیکھی ہوئی چیزوں سے سبق حاصل کرنا اور ان دیکھی چیزوں کو نہ آزمانے کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ مَنْ كَانَ لَكَ كُلُّهُ كَانَ عَلَيْكَ كَلُّهُ: جو شخص پورا تمہارے لئے ہے اس کا پورا بوجھ تم پر ہے۔ (كَلّ: بوجھ)

❁ والكَلُّ مَحْمُولٌ علي ذِي الفَضْلِ: بوجھ اہل کرم پر ڈالا جاتا ہے۔

❁ كُلُّ كَلْبٍ بِبَابِهِ نَبَّاحٌ: ہر کتا اپنے دروازہ پر بھونکنے والا ہے۔

❁ الكَلْبُ كَلْبٌ ولو طَوَّقْتَهُ ذَهَبًا: کتا کتا ہی رہے گا خواہ تو اس کے گلے میں سونے کا طوق ڈال دے۔

❁ كَلْبٌ عَسٌّ خَيْرٌ مِنْ أسَدٍ رَبَضَ: گھومنے اور تلاش کرنے والا کتا آرام گاہ میں بیٹھے ہوئے شیر سے بہتر ہے۔ (عَسّ: تلاش کرنا، طواف کرنا یعنی گھومنا)

❁ كَلَّفْتَنِي مُخَّ البَعُوضِ: تو نے مجھے مچھر کا مغز لانے کا کام سونپا ہے (ایسے شخص کیلئے کہا جاتا ہے جسے بھاری یا ناممکن کام سپرد کیا جائے۔)

❁ كَلِفْتُ إلَيْكَ عَرَقَ القِرْبَةِ: میں نے تیری طرف آنے میں مشکیزہ کے پسینہ کی تکلیف اٹھائی۔ (دراصل کہا گیا ہے: كلفتُ نفسي في الوصول اليك عرق القربة یعنی اتنی تکلیف اٹھائی جتنی مشکیزہ اٹھانے میں ہوتی ہے)

❁ لَيْسَ مَعَ التكَلُّفِ تَظَرُّفٌ: تکلف کے ساتھ ظرافت نہیں ہوتی۔

❁ كَلامُ اللَّيْلِ يَمْحُوهُ النهارُ: دن رات کی بات کو مٹا دیتا ہے۔

❁ كَلامٌ كَالعَسَلِ وَفِعْلٌ كَالأسَلِ: کلام شہد جیسا اور کام نیزہ جیسا (قول و فعل کے تضاد کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ كَلامٌ لَيِّنٌ وظُلْمٌ بَيِّنٌ: گفتگو نرم اور ظلم کھلم کھلا)

❁ كَلامُهُ رِيحٌ فِي قَفَصٍ: اس کا کلام پنجرہ میں ہوا کی طرح ہے۔

❁ لِكُلِّ كَلامٍ جَوَابٌ: ہر کلام کا جواب ہوتا ہے۔

❁ رُبَّ كَلِمَةٍ سَلَبَتْ نِعْمَةً: بہت سے کلمات نعمت سلب کر دیتے ہیں۔

❁ لَوْ كُوِيتُ علي دَاءٍ لم اكدهُ: اگر مجھے بیماری کی بنا پر داغ دیا جاتا تو میں ناگوار نہ سمجھتا (یعنی اگر مجھے کسی جرم پر سزا دی جاتی تو میں برا نہ مانتا)

❁ الكَيْسُ نِصْفُ العيشِ: دانائی نصف روزی ہے۔

## ل

❁ تَلَبَّدِي تَصِيدِي: زمین سے چمٹ جا شکار کرلے گا۔ (تَلَبَّدَ: شکار کو دھوکا دینے کے لئے زمین سے چمٹ جانا۔ اس مثل کا معنی ہے عیاری سے کام لے طاقت ور اور کامیاب ہو جائے گا)

❁ لَبِسَ لَهُ جِلْدَ النَّمِرِ: اس کے لئے چیتے کی کھال اوڑھ لی (دشمنی ظاہر کرنے کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ بَعْدَ اللُّتَيَّا وَالَّتِي: بعد از خرابی بسیار (طویل بحثوں کے بعد، اللتیا والّتی: چھوٹی بڑی مصیبت۔ اس کی اصل یہ بتائی جاتی ہے کہ جدلیس کے ایک شخص نے ایک پستہ قد عورت سے شادی کی جس سے بہت سی تکلیفیں اٹھائیں جسے وہ برے لفظوں میں بیان کیا کرتا تھا پھر ایک دراز قد عورت سے نکاح کیا جس سے پہلی بیوی سے بھی زیادہ تکلیفیں اٹھائیں چنانچہ اسے طلاق دیدی اور کہا بعد از خرابی بسیار میں کبھی شادی نہیں کروں گا۔

❁ وَمِنَ اللجَاجَةِ مايَضُرُّ ويَنْفَعُ: بعض مباحثہ جو یاں مضر بھی ہوتی ہیں اور فائدہ رساں بھی۔

❁ اللَّحْظُ أصْدَقُ إنْبَاءً من اللفظ: نگاہ الفاظ کی بہ نسبت زیادہ سچی خبر دیتی ہے (یعنی محبت اور نفرت کا اثر آنکھوں میں ظاہر ہو جاتا ہے لہٰذا زبانی کلام پر بھروسہ نہیں کیا جاتا)

- **لَأُلْحِقَنَّ حَوَاقِنَهُ بِذَوَاقِنِهِ:** میں اس کے معدہ کو ٹھوڑی سے ملا دوں گا۔ (حَوَاقِن: پیٹ میں کھانا روکنے کے اعضاء، ذَوَاقِن: ٹھوڑی اور اس کا نچلا حصہ۔ دھمکی اور دھمکانے کے بارے میں کہا جاتا ہے)
- **إِذَا تَلَاحَتِ الْخُصُومُ تَسَافَهَتِ الْحُلُومُ:** جب دشمن دشنام طرازی پر اتر آتے ہیں تو برداشتیں بے وقوف بن جاتی ہیں (تلاحی: لعنت ملامت کرنا۔ یعنی اس وقت بردبار شخص بھی بے وقوف بن جاتا ہے)
- **مَنْ لَاحَاكَ فَقَدْ عَادَاكَ:** جس نے تجھے برا بھلا کہا اس نے تجھ سے دشمنی کی (مُلَاحَاة: ایک دوسرے کو ملامت کرنا برا بھلا کہنا)
- **تَلْدَغُ الْعَقْرَبُ وَتَصِيءُ:** بچھو ڈنک بھی مارتا ہے اور چیختا بھی ہے (صَاءَ الْفَأْرُ وَالْعَقْرَبُ وَالْخِنْزِيرُ وَمَا شَابَهَهَا: چوہے، بچھو، خنزیر اور ان جیسے جانوروں کا چیخنا، آواز نکالنا، اس ظالم کے لئے کہا جاتا ہے جو شکایت بھی کرے)
- **أَلَذُّ مِنَ الْغَنِيمَةِ الْبَارِدَةِ:** آسان شکار سے بھی زیادہ لذیذ (غنیمت باردہ: وہ غنیمت جس کے حصول میں مشقت نہ کرنی پڑے)
- **أَلَذُّ مِنَ الْمُنَى:** آرزوؤں سے زیادہ لذیذ۔
- **أَلْزَمُ لِلْمَرْءِ مِنْ ظِلِّهِ:** سایہ سے بھی زیادہ آدمی کے ساتھ لگا رہنے والا۔ (کیونکہ سایہ جس کا ہو اس کے ساتھ ساتھ رہتا ہے)
- **أَلْزَمُ مِنَ الْيَمِينِ لِلشِّمَالِ:** بائیں کے دائیں سے بھی زیادہ ساتھ رہنے والا۔
- **أَلْزَمُ مِنْ زِرٍّ لِعُرْوَةٍ:** بٹن کے کاج کے ساتھ رہنے سے بھی زیادہ ساتھ رہنے والا۔
- **لِسَانُ الْحَالِ أَبْيَنُ مِنْ لِسَانِ الْمَقَالِ:** لسان حال زبان قال سے زیادہ واضح ہے۔
- **لِسَانٌ مِنْ رُطَبٍ وَيَدٌ مِنْ خَشَبٍ:** زبان تر کھجور اور ہاتھ لکڑی کا ہے (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو خوبصورت باتیں کرے مگر بے فیض ہو)
- **لِسَانُ الْمَرْءِ مِنْ خَدَمِ الْفُؤَادِ:** آدمی کی زبان دل کے خادموں میں سے ہے۔
- **اللِّسَانُ مَرْكَبٌ ذَلُولٌ:** زبان سدھائی ہوئی سواری ہے (یعنی انسان اچھی اور بری باتیں کرسکتا ہے لہٰذا وہ اپنی زبان کو بری باتوں کا عادی نہیں بناتا)
- **اللُّقَمُ تُورِثُ النِّقَمَ:** لقمے انتقام، بغض کینہ وغیرہ کا باعث ہوتے ہیں (رشوت لینے کی مذمت کے بارے میں کہا جاتا ہے یعنی اگر رشوت دینے والے کی مراد پوری نہ ہو تو رشوت کے لقمے اللہ تعالیٰ اور رشوت دینے والے کی طرف سے عذاب اور سزا اور بدلہ کا باعث بنتے ہیں)
- **لَوْ أَلْقَمْتَهُ عَسَلًا لَعَضَّ إِصْبَعِي:** اگر تو اسے شہد کھلائے تو وہ میری انگلی پر دانت گاڑ دے گا۔
- **كَأَنَّمَا أَلْقَمَهُ الْحَجَرَ:** گویا اس نے اسے پتھر نگلوا دیا (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو بولے تو اسے مسکت جواب ملے)
- **لَقِيتُ مِنْهُ عَرَقَ الْقِرْبَةِ:** میں نے اس سے مشک کا پسینہ برداشت کیا (یعنی اس سے سختی اور محنت برداشت کی جس طرح مشک اٹھانے والے کو سختی اٹھانی پڑے تو اسے پسینہ آجاتا ہے۔
- **مَا يَلْقَى الشَّجِيُّ مِنَ الْخَلِيِّ:** غمگین بے غم سے کیا پائے گا۔ (شجی: غمگین، خلی: بے غم، جسے غمگین کرنے والی مصیبت سے نہ آزمایا گیا ہو)
- **أَلْقِ حَبْلَهُ عَلَى غَارِبِهِ:** اس کی رسی اس کے کوہان پر ڈال دو (یعنی اسے کھلا چھوڑ دے، جہاں چاہے جائے جو چاہے کرے۔ اس کی اصل یہ ہے کہ جب عرب اونٹنی کو چرانے کے لئے بھیجنے کا ارادہ کرتے تو اس کی رسی اس کے کندھے پر ڈال دیتے اور رسی کو نیچے گرا ہوا نہ رہنے دیتے تاکہ وہ اونٹنی کے چرنے میں رکاوٹ نہ بنے، معنی ہے اسے جانے دے جہاں چاہے جائے یا جو چاہے کرے)
- **أَلْقِ فِي الدِّلَاءِ دَلْوَكَ:** ڈولوں میں تم بھی اپنا ڈول ڈال دو (مال کمانے کی ترغیب اور طلب رزق میں بے اعتنائی ترک کرنے کے بارے میں کہا جاتا ہے)
- **أَنَّى يَلْتَقِي سُهَيْلٌ وَالسُّهَى:** سہیل اور سہا کہاں ایک دوسرے سے مل سکتے ہیں۔ (سہیل: قطب جنوبی کے پاس ایک ستارے کا نام ہے، سہا: قطب شمالی کے نزدیک سات ستاروں میں ایک چھوٹے ستارے کا نام ہے)، لہٰذا ان کا آپس میں ملنا محال ہے۔
- **مَنْ يَلْقَى أَبْطَالَ الرِّجَالِ يُكْلَمْ:** جو دلیر مردوں سے مقابلہ کرے گا زخمی ہو جائے گا۔
- **بِغَيْرِ اللَّهْوِ تُرْتَتَقُ الْفُتُوقُ:** کھیل کود سے شگاف پر نہیں ہوتے۔ (معاملات میں جدوجہد سے کام لینے پر اکسانے کے لئے کہا جاتا ہے)
- **لَيْسَ يُلَامُ هَارِبٌ مِنْ حَتْفِهِ:** اپنی موت سے بھاگنے والے کو ملامت نہیں کی جاتی۔
- **رُبَّ لَائِمٍ مُلِيمٌ:** بہت سے ملامت کرنے والے خود قابل ملامت ہوتے ہیں۔
- **رُبَّ مَلُومٍ لَا ذَنْبَ لَهُ:** بہت سے ملامت کئے لوگ بے گناہ ہوتے ہیں۔
- **رُبَّ مَلُومٍ لَا عُذْرَ لَهُ:** بہت سے ملامت کئے گئے لوگوں کے پاس کوئی عذر نہیں ہوتا۔ (یہ اس لئے کہا گیا ہے کہ عذر ایسا بھی ہوتا ہے جس کا اعلان اور اظہار نہیں کیا جاسکتا۔ چنانچہ یہ رُبَّ مَلُومٍ لَا ذَنْبَ لَهُ کے معنی میں ہے۔ چنانچہ اس پر شاعر کا یہ قول صادق آتا ہے: لَعَلَّ لَهُ عُذْرًا وَأَنْتَ تَلُومُ: شاید اس کے پاس کوئی عذر ہو جبکہ تو اس کو ملامت کر رہا ہے)
- **اللَّيْلُ أَخْفَى لِلْوَيْلِ:** رات دکھ تکلیف کو زیادہ چھپانے والی ہے (کیونکہ رات انسان کے ہر فعل کی پردہ پوشی کرتی ہے)

۞ اَللَّيْلُ طَوِيْلٌ وَّاَنْتَ مُقْمِرٌ: رات لمبی ہے اور تو چاندنی میں ہے (ضرورت ممکن ہونے تک صبر سے کام لینے کے بارے میں کہا جاتا ہے۔ معنی یہ ہے اپنی ضرورت پر صبر کر تو اسے رات کے بقیہ حصہ میں پا لے گا۔ رات لمبی ہے اور تاریک نہیں کہ تیرے مقصد میں مانع ہو)

۞ مَا كَانَ لَيْلِي عَنْ صَبَاحٍ يَنْجَلِي: میری رات صبح کو ظاہر نہیں کرتی تھی (اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو عرصہ بعد ہی اپنا مطلوب پا سکے)

۞ اِنَّهُ اللَّيلُ وَاَضْوَاجُ الوادي: یہ رات ہی ہے اور وادی کے پیچ وخم (اضواج: ضوج کی جمع ہے۔ ضوج کا معنی وادی کا موڑ ہے۔ اصل یہ ہے کہ آدمی رات کے وقت وادیوں کے نشیبی علاقوں میں چلا جارہا ہو ایسی حالت میں بے خبری میں قتل ہونے کا امکان ہوتا ہے۔ (دو خوفناک معاملوں سے خبردار کرنے کے بارے میں کہا جاتا ہے)

۞ لَيِّنُ الكَلَامِ قَيْدُ القُلُوبِ: نرم بات دلوں کی بیڑی ہے۔

م

۞ مِثْلُ النَّعَامَةِ لاطيرٌ ولاجملٌ: شترمرغ کی طرح نہ پرندہ ہے نہ اونٹ (کہ خیر یا شر کے طور پر انعام میں دیا جائے)

۞ مِثْلُ ابنةِ الجبلِ مَهْمَا يُقَلْ تَقُلْ: صدائے بازگشت کی طرح کہ جب کوئی بولے وہ بول اٹھے۔ الامّعة: ہر ایک کی رائے کی تائید کرنے والا۔ ابنة الجبل: صدائے بازگشت: مراد ایسا شخص جو ہر کسی کی فرمانبرداری کرے۔

۞ لِمِثْلِ هذا كنت اُحْسِيكَ الحَسَا: میں ایسے ہی وقت کے لئے تجھے حریرہ پلاتا تھا، اسی وقت کے لئے تجھے پالا پوسا تھا۔ اب میری ضرورت پر کام آ۔

۞ بِمِثْلِي يُنْكَأُ القَرْحُ: مجھ جیسے شخص کے ہاتھوں زخم کریدا جاتا ہے۔ یعنی میرے ذریعے ہی برائی کا خاتمہ ممکن ہے۔

۞ مَنْ مَحَضَكَ مودَّتَهُ فقد خَوَّلَكَ مُهْجَتَهُ: جس نے اپنی محبت کو تیرے لئے پرخلوص کیا اس نے تجھے اپنی جان کا مالک بنا دیا۔ مَحَّضَهُ مودّة: کسی کے لئے محبت کو خالص کر دینا۔

۞ عِنْدَ الاِمْتِحانِ يُكْرَمُ المَرْءُ اَوْيُهَانُ: آزمائش پر ہی آدمی معزز یا ذلیل ہوتا ہے۔

۞ مَعَ المَخْضِ يبدو الزُبْدُ: مکھن تو بلونے پر ہی نکلا کرتا ہے۔ یعنی کوشش سے یہ مراد برآتی ہے۔

۞ قَدْ كَانَ ذٰلِكَ مَرَّةً فَاليَوْمَ لا: یہ ایک مرتبہ ہو چکا ہے۔ آج نہیں ہو سکتا۔ یہ کبھی تھا اب نہیں ہے۔

۞ اَمَرُّ مِنَ العَلْقَمِ: اندرائن سے زیادہ کڑوا۔

۞ اَمَرُّ مِنَ الحنظلِ: اندرائن سے زیادہ کڑوا۔

۞ المَرْءُ بِاَصْغَرَيْهِ: آدمی اپنے دل اور زبان سے ہی آدمی کہلاتا ہے۔ دل اور زبان کو اصغران ان کے چھوٹے جسم کی وجہ سے کہا جاتا ہے۔ یعنی انسان کی قدر و قیمت کا اندازہ اس کے دل اور زبان سے ہی کیا جاتا ہے۔

۞ المَرْءُ تَوَّاقٌ اِلٰى مَا لَمْ يَنَلْ: آدمی ان چیزوں کا ہی متمنی ہوتا ہے جو اسے نہ ملی ہوں۔ یعنی جس چیز سے انسان کو روکا جائے اسی کا خواستگار ہوتا ہے۔ اسی جیسا عربوں کا یہ کہنا بھی ہے: اَحَبُّ شَيْءٍ اِلى الانسان مَا مُنِعَا: جس چیز سے انسان کو روکا جائے وہی اس کو سب سے زیادہ محبوب ہوتی ہے۔

۞ المَرْءُ حَيْثُ يَضَعُ نَفْسَهُ: انسان کا درجہ وہی ہوتا ہے جہاں وہ خود کو ذلیل کرے۔ اپنی عزت اپنے ہاتھ ہے۔

۞ المَرْءُ بِخَلِيْلِهِ: اس کا معنی ہے تو اپنے دوست سے منسوب کیا جائے گا لہٰذا دیکھ کہ تو کس سے دوستی کر رہا ہے۔ جیسا کسی کا دوست ہو ویسا ہی وہ خود ہوتا ہے۔

۞ المَرْءُ مِرْآةُ اَخِيْهِ: آدمی اپنے بھائی کا آئینہ ہوتا ہے۔

۞ كُلُّ امْرِىءٍ يَحْتَطِبُ بِحَبْلِهِ: ہر آدمی اپنی رسی میں جلانے کی لکڑیاں جمع کرتا ہے۔

۞ كُلُّ امْرِىءٍ في بيته صَبِيٌّ: ہر آدمی اپنے گھر میں بچہ ہوتا ہے۔ یعنی ادب آداب چھوڑ کر مزاح پر اتر آتا ہے۔

۞ كُلُّ امْرِىءٍ فيه مَا يُرْمٰى بِه: ہر آدمی میں کوئی نہ کوئی خامی ہوتی ہے جس کا اس پر الزام لگایا جا سکے۔

۞ تَمَرَّدَ مَارِدٌ وعَزَّ الاَبْلَقُ: مارد نے سرکشی کی اور ابلق سخت ہو گیا۔ یعنی حصول مقصد مشکل ہو گیا۔ مارد دومۃ الجندل کا ایک قلعہ تھا اور الابلق سموأل بن عادیا کا ایک قلعہ تھا، کیونکہ یہ مختلف رنگوں کے پتھروں سے بنایا گیا تھا۔ جزیرہ کی ملکہ الزباء ان قلعوں کو فتح کرنے کے لئے گئی مگر ناکام رہی۔ اس پر اس نے یہ بات کہی جو ضرب المثل بن گئی جو ہر ایسے کام پر بولی جاتی ہے جسے بجا لانا اس کے خواہاں کے لئے مشکل اور ناممکن ہو۔

۞ مَنْ مَرِضَتْ سَرِيْرَتُهُ مَاتَتْ عَلَانِيَتُهُ: جس کا باطن بیمار ہو اس کا ظاہر مر جائے گا۔

۞ اَمْرَعَتِ العَجْزَاءُ: ریت کا ٹیلہ سرسبز ہو گیا۔ العجزاء: ریت کا ٹیلہ۔ اَمْرَعَتْ: سرسبز ہو گیا۔ بھلائی کے ایسی جگہ سے آنے پر بولا جاتا ہے جہاں سے اس کی امید نہ ہو۔ جیسے کہا جاتا ہے کہ پتھر میں جونک لگ گئی۔

۞ اَمْرَعْتَ فَانْزِلْ: تو نے سرسبز جگہ پالی ہے لہٰذا یہیں اتر پڑ۔ اس شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جسے اس کی ضرورت یا خواہش کی چیز مل جائے۔

۞ كَالْمُتَمَرِّغِ فِي دَمِ القتيل: مقتول کے خون میں لوٹنے والے کی طرح۔ شر سے قریب اور مضرت رساں چیز کے سامنے ہوتے ہوئے اس سے علیحدہ رہنے والے کے بارے میں کہا جاتا ہے۔

۞ اَمْرَقُ مِنْ سَهْمٍ: تیر سے زیادہ پار ہونے والا۔

❁ الْمُزَاحُ لَقَاحُ الضَّغَائِنِ: مذاق سے دشمنیاں جنم لیتی ہیں۔ کبھی کسی سے مذاق آپس میں نفرت کا باعث ہوجاتا ہے۔

❁ الْمُزَاحَةُ تُذْهِبُ الْمَهَابَةَ: مذاق سے رعب جاتا رہتا ہے۔

❁ مَنْ يَمْشِ يَرْضَ بِمَارَكِبَ: جو شخص پیدل چلے گا سواری پر رضامند ہوجائے گا۔ اس شخص کے متعلق کہا جاتا ہے جو قابل نفرت کام پر مجبور ہو جائے۔

❁ أَمْضَى مِنَ الرِيحِ: ہوا سے زیادہ تیز۔

❁ أَمْضَى مِنَ السَّيْفِ: تلوار سے زیادہ تیز۔

❁ أَمْضَى مِنَ السَهْمِ: تیر سے زیادہ کاٹنے والا۔

❁ أَمْضَى مِنَ الأَجَلِ: موت سے زیادہ اثر آفرین۔

❁ أَمْضَى مِنَ القَدَرِ المُتَاحِ: مقررہ تقدیر سے زیادہ واضح۔

❁ يَحْسِبُ الْمَمْطُورُ أَنَّ كُلاًّ مُطِرَ: بارش میں بھیگ جانے والا سمجھتا ہے سب ہی بھیگ گئے ہیں۔

❁ الْمُعَيْدِيُّ تَسْمَعُ بِهِ خَيْرٌ مِنْ أَنْ تَرَاهُ: معیدی جس کے متعلق تو سنتا ہے اس کو دیکھنے سے بہتر ہے۔ دور کے ڈھول سہانے۔ اس شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جس کی خبر اس کو دیکھنے سے بہتر ہو۔ مُعَيْد: ایک قبیلے کا نام۔ معیدی اس قبیلہ کا ایک شخص نعمان کے مال پر ڈاکہ ڈالتا رہتا تھا مگر نعمان کے ہاتھ نہ آتا۔ نعمان نے معیدی کی بہادری اور جرأت سن سن کر اسے امان دیدی۔ جب اسے دیکھا تو اس کی ہتک کی، کیونکہ وہ بدصورت تھا۔ اس موقع پر اس نے کہا معیدی کے بارے میں سننا اس کو دیکھنے سے بہتر ہے۔ معیدی نے سنا تو جواب دیا کہ لوگ اونٹ تو نہیں۔ آدمی تو اپنے زبان وقلب سے پہچانا جاتا ہے۔ نعمان کو اس کی بات پسند آئی اور اسے اپنے مصاحبین میں شامل کرلیا۔

❁ قَدْ يُمَكِّنُ الْمُهْرُ بعد ما رَمَحَ: کبھی بچھیرا دولتی مارنے کے بعد سوار کو اختیار دیتا ہے۔ یہ سرکشی کے بعد قابو میں آنے والے کے متعلق کہا جاتا ہے۔

❁ ليس لِمَلُولٍ صَدِيقٌ: بیزار کا کوئی دوست نہیں ہوتا۔

❁ مِنْ كَثْرَةِ الْمَلَّاحِينَ غَرِقَتِ السَّفِينَةُ: ملاحوں کی کثرت سے جہاز ڈوب گیا۔

❁ مَلِّكْ ذَا أَمْرٍ أَمْرَهُ: کام کے لائق شخص ہی کو کام کا مالک بناؤ۔ یعنی کام اس کے سپرد کرو جو اس کے کرنے کی پوری صلاحیت رکھتا ہو۔

❁ ما أَمْلِكُ شَدًّا ولا إرخاءً: باندھنا اور ڈھیلا کرنا میرے اختیار میں نہیں۔ یہ بات وہ شخص کہتا ہے جس کو کسی معاملہ یا کام کا ذمہ دار بنایا گیا ہو۔ مطلب یہ کہ میں یہ دونوں کاموں کو نہیں کرسکتا۔

❁ لَا يَمْلِكُ شَرْوَى نَقِيرٍ: وہ تو کھجور کی گٹھلی کے گڑھے جیسی چیز کا بھی مالک نہیں۔ الشروی: مثل، مانند۔ النقیر: کھجور کی گٹھلی کا گڑھا۔ مراد یہ کہ وہ گٹھلی جیسی حقیر شے کا مالک نہیں۔

❁ الْمِنةُ تَهْدِمُ الصنيعةَ: احسان جتانا نیکی کو ختم کردیتا ہے۔

❁ مَنْعُ الجميعِ أَرْضَى الجميعِ: کسی کو بھی نہ دینا سب کو راضی رکھنا ہے۔ (کیونکہ کسی کو دینا اور کسی کو نہ دینا وجہ شکایت بن جاتا ہے کسی کو بھی نہ دو گے تو سب راضی رہیں گے۔ یہ تمہارے لئے حجت ہوگی جس کی بناء پر تم معذور سمجھے جاؤ گے۔

❁ أَمْنَعُ مِنْ أَنْفِ الأَسَدِ: شیر کی ناک سے زیادہ محفوظ۔

❁ أَمْنَعُ مِنْ عُقَابِ الجوّ: فضا کے عقاب سے زیادہ محفوظ۔

❁ أَمْنَعُ مِن لِهاةِ الليثِ: شیر کے تالو سے زیادہ محفوظ۔

❁ كُلُّ مَمْنُوعٍ مَتْبُوعٌ: ہر ممنوع چیز طلب کی جاتی ہے۔ یعنی جو چیز دستیاب نہ ہو لوگ اسی کو ڈھونڈتے ہیں۔

❁ إِذَا تَمَنَّيْتَ فَاسْتَكْثِرْ: جب تو تمنا کرے تو بہت زیادہ کیا کر۔

❁ رُبَّ أُمْنِيَّةٍ جَلَبَتْ مَنِيَّةً: بہت سی تمنائیں موت لے آتی ہیں۔

❁ الْمَنِيَّةُ ولا الدَّنِيَّةُ: موت نہ کہ ذلت۔ یعنی میں عار کے مقابلہ میں موت کو ترجیح دوں گا۔ اسی مفہوم کے حامل یہ حکیمانہ اقوال بھی ہیں۔ المنايا ولا الدنايا اور النار ولا العار۔

❁ تَمُوتُ الحُرَّةُ ولا تَأْكُلُ بِثَدْيَيها: شریف عورت مرجاتی ہے مگر اپنے پستانوں کے ذریعے سے نہیں کھاتی۔ یعنی اجرت پر کسی بچہ کو دودھ نہیں پلاتی۔ ضرورت کے باوجود شرافت کی پاسداری کرنے والوں کے بارے میں کہا جاتا ہے۔

❁ أَلْمَوْتُ أَهْوَنُ مَابَعْدَهُ وأَشَدُّ مَاقَبْلَهُ: موت اپنے بعد کی حالت سے آسان تر اور اپنے سے پہلی حالت سے شدید تر ہے۔

❁ هَذا المَيْتُ لا يُسَاوِيْ هَذا البُكاء: یہ مرنے والا اتنے رونے کا مستحق نہیں۔

❁ مَالٌ تَجْلِبُهُ الرِيَاحُ تَأْخُذُهُ الزَوَابِعُ: جس مال کو ہوائیں لے کر آئیں اسے آندھیاں گرفت میں لے لیتی ہیں۔

❁ مَاءٌ ولا كَصَدَّاءَ: پانی تو ہے مگر صداء جیسا نہیں۔ (جو عربوں کے ہاں بہترین پانی سمجھا جاتا تھا) ایک کی دوسری پر برتری تسلیم کرنے کے بارے میں یہ مثل بیان کی جاتی ہے۔

❁ يَامَاءُ لَوْ بِغَيْرِكَ غَصِصْتُ: اے پانی! کاش تیرے سوا کسی اور چیز سے مجھے پھندا لگتا۔ اس شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جسے مصیبت ایسی جگہ سے آئے جہاں وہ نجات اور امداد کی توقع رکھتا تھا۔

## ن

❁ أنأى من الكوكب: ستارہ سے بھی زیادہ دور۔

❁ لا يُنْبِتُ البقلةَ إِلَّا الحَقْلَةُ: ساگ کو کھیت ہی اگاتا ہے۔ یعنی گھٹیا بات گھٹیا آدمی کے منہ سے ہی نکلا کرتی ہے۔

❁ نَبْحُ الكِلَابِ لَا يَضُرُّ بالسحاب: کتوں کے بھونکنے سے بادل کا کچھ نہیں بگڑتا ہے۔

❁ أَنْجَزَ حُرٌّ مَاوَعَدَ: شریف نے اپنا وعدہ پورا کردیا۔ یہ حرث بن عمرو

کندی کا قول ہے جو اس نے صخر بن نہشل سے کہا تھا جسے اس نے ایک ایسی جگہ کا پتہ اس شرط پر بتایا تھا کہ وہاں سے جو لوٹ کا مال وہ حاصل کرے گا اسے اس کا پانچواں حصہ دے گا۔ صخر نے یہ شرط قبول کی اور وعدہ کرلیا۔ جب صخر اس لوٹ سے کامیاب واپس آیا تو حارث نے مذکورہ بالا قول کہا تھا۔ مراد وعدہ پورا کرنے کی ترغیب دلانا ہے۔

ناجزًا بِناجزٍ: نقدانقد۔ یدًا بیدٍ بھی اسی مفہوم کا حامل ہے۔ ناجزًا سے پہلے ابیعك کا لفظ مقدر سمجھا جانے کی وجہ سے منصوب ہے۔ ناجزٌ بناجیزٍ بھی مروی ہے۔

دُونَهُ النَّجْمُ: اس سے نیچے تو ستارہ ہی ہے۔ یہاں نجم سے مراد عام ستارہ بھی ہوسکتا ہے اور ثریا بھی۔

مَنْ نجا برأسِهِ فَقَدْ رَبِحَ: جو اپنا سر بچالے گیا، نفع میں رہا۔ یہ ایک شاعر کے قول کا حصہ ہے۔ شاعر کہتا ہے:

أَللَّيْلُ دَاجٍ وَالكِبَاشُ تَنْتَطِحُ

نِطَاحَ أُسْدٍ مَا أَرَاهَا تصطلح

فَمَنْ نَجا برأسِهِ فَقَدْ رَبِحَ (رات اندھیری ہے اور مینڈھے سینگ مارتے ہیں۔ ان کی ٹکریں شیروں کی ٹکروں جیسی ہیں مجھے وہ صلح کرتے نظر نہیں آتے۔ لہٰذا جو اپنا سر بچالے جائے وہ فائدہ میں رہے گا۔ یہ ضرب المثل اسی قسم کی صورت حال کے متعلق ہے۔

مَا أنتِ نَجِيَّةً ولا سَبِيَّةً: نہ تو تو نجات یافتہ ہے اور نہ قیدی۔

نَحَتَ أَثْلَتَهُ: اس نے اس کے اصل وحسب کو چھیل ڈالا۔ یعنی اس کی قلعی کھول دی۔ اثلۃ: جھاؤ کا درخت۔ یہاں مراد اصل وحسب ہے۔

النَدَم علی السکوت خیر من النَدَم علی القول: خاموشی پر ندامت بولنے پر ندامت سے بہتر ہے۔

أَنْدَمُ مِنَ الکُسَعِيِّ: کسعی سے زیادہ نادم۔ کسعی ایک وادی میں اپنے اونٹ چرانے کے لئے گیا جہاں ایک ہموار چٹان پر شوحط کا پودا اگا ہوا تھا جس کی لکڑی سے تیر کمان بنائے جاتے ہیں۔ کسعی نے اپنے مشکیزہ سے پودے کو پانی دیا اور ایک سال تک اس کی آبیاری کرتا رہا۔ جب پودا بڑھ کر درخت بن گیا تو کسعی نے کاٹ کر کمان اور پانچ تیر بنائے۔ اور گورخر کے شکار کے لئے چھپ کر بیٹھ گیا۔ جب گورخروں کا گلہ پانی پینے کے لئے آیا تو کسعی نے تیر چلایا جو ایک گورخر کے پار نکل کر ایک چٹان سے ٹکرایا جس سے چنگاریاں نکلیں۔ کسعی سمجھا تیر خطا گیا۔ اس طرح اس نے پانچ تیر چلائے اور ہر تیر کو سمجھتا رہا کہ خطا گیا اور غصہ میں اپنی کمان توڑ ڈالی۔ صبح کو دیکھا تو پانچوں تیر خون آلود ملے اور پانچ گورخر شکار ہوئے پڑے تھے۔ اس نے ندامت اور افسوس سے اپنی انگلیاں کاٹیں اور یہ اشعار پڑھے۔

ندمت ندامة لو ان نفسی

تطاوعنی إذًا لقتلت نفسی

تَبَیَّنَ لِی سفاه الرأی منی

لَعَمْرُ اللّٰهِ حِینَ کَسَرْتُ قَوْسِی

وقد کانت بمنزلة المفدی

لَدَیَّ وعِنْدَ صِبْیَانِی وَعِرْسِی

فلم ملك غداة رأیت حَوْلِی

حمیر الوحش أَن ضَرَّجت خَمْسِی

کلَّ النِدَاءِ إِذَا نَادَیْتُ یَخْذُلُنِی

الا النِدَاءَ إِذَا نَادَیْتُ یَامَالِی

(مجھے ایسی ندامت ہوئی کہ اگر میرا نفس میری بات مانتا تو میں خودکشی کرلیتا۔ جب میں نے اپنی کمان توڑ ڈالی تو۔ خدائے لم یزل کی قسم مجھ پر اپنی رائے کی غلطی واضح ہوگئی۔ کمان مجھے میرے بچوں اور بیوی کے لئے محبوب کا درجہ رکھتی تھی صبح سویرے جب میں نے اپنے اردگرد پانچ گورخر پڑے دیکھے تو میں اپنی پانچ انگلیوں کو خون آلود کرنے سے خود کو نہ روک سکا۔ ہر آواز جو میں دیتا ہوں مجھے رسوا کرتی ہے۔ بجز اس آواز کے کہ میں کہوں یامالی)

النـزائعَ لاالقرائبَ: دور کی عورتوں سے نکاح کرو، قریب عورتوں سے نہیں۔ النزائع نزیعة کی جمع ہے جس کا معنی اجنبی عورت ہے جبکہ القرائب قریبة کی جمع ہے جس کا معنی رشتہ دار (عورت) ہے۔ نزائع و قرائب فعل تزوجوا کی وجہ سے محذوف ہیں یعنی دراصل یہ تزوجوا النزائع ولا تزوجوا القرائب کے معنی میں ہے۔

نزَلْتَ مِنْهُ بِوَادٍ غَیْرِ ذِیْ زَرْعٍ: تو اس کے ہاں ایسی وادی میں اترا ہے جہاں کھیت نہیں ہیں۔ مراد کنجوس کے پاس اترا ہے جس سے تجھے کچھ حاصل نہیں ہوگا۔

إذَا نزَابِكَ الشرُّ فَاقْعُدْ: برائی کی طرف جلدی جانے سے پرہیز کرو خواہ اس پر مجبور ہوجائے۔

لَیْسَ عَلَیْكَ نَسْجُهُ فَاسْحَبْ وَجُرَّ: اس کا بننا تیرے ذمے نہیں لہٰذا کھینچ اور گھسیٹ۔ چونکہ تو نے اس میں کوئی محنت ومشقت نہیں کی اس لئے تو اس کو ختم کرنے پر تلا ہوا ہے۔ یہ مثال اس شخص کے لئے بولی جاتی ہے جو اس چیز کو ضائع کردے جس کو کمانے اور حاصل کرنے میں اس نے کوئی دوڑ دھوپ نہ کی ہو۔

إنَّهُ نسیجُ وَحْدِہ: اس کا کوئی ثانی نہیں۔ یعنی یکتا ومنفرد ہے۔ بے نظیر ہے۔

إنَّ النِسَاءَ حَبَائِلُ الشَّیْطَان: عورتیں شیطان کے جال ہیں۔ الحبال: شکار کو پھانسنے کے لئے لگائے ہوئے جال۔ جمع کا صیغہ ہے واحد حبالة

إنَّ النِسَاءَ شقائقُ الأَقْوَامِ: عورتیں مردوں کا نصف حصہ ہیں۔ اس مثال کا معنی یہ ہے کہ عورتیں مردوں کی مانند ہیں، لہٰذا وہ مساوی حقوق کی مالک ہیں۔ یہاں اقوام سے مراد صرف مرد ہیں۔

النَشِیْدُ مَعَ المَسَرَّةِ: شعر خوانی خوشی کے ساتھ ہوتی ہے۔ یہ مثل

ایسی چیز کے متعلق ہے جو بے وقت طلب کی جائے۔ یعنی بے وقت کی راگنی۔ گانا اس وقت گایا جاتا ہے جب طبیعت خوش ہو۔ یہ بات شنفری نے اس وقت کہی تھی جب بنوسلامان نے اس کو قید کرلیا اور قتل کرنے سے پہلے شعر سنانے کی فرمائش کی تھی۔

❁ أَنْشَطُ مِنْ ظَبْيٍ مُقْمِرٍ: چاندنی رات والے ہرن سے زیادہ خوش۔ کیونکہ وہ چاند کی روشنی میں خوش ہو کر کھیلتا ہے۔

❁ إِذَا نَصَرَ الرَّأْيُ بَطَلَ الْهَوَى: عقل کی امداد حاصل ہو تو خواہش نفس ختم ہو جاتی ہے۔ یہ مثل عقل کی اتباع کے بارے میں ہے۔

❁ نُصْرَةُ الْحَقِّ شَرَفٌ: حق کی مدد کرنا مایہ ناز ہے۔

❁ لَوْ أَنْصَفَ النَّاسُ إِسْتَرَاحَ الْقَاضِي: اگر لوگ انصاف سے کام لیتے تو منصف کو آرام مل جاتا۔

❁ لَا يَنْتَصِفُ حَلِيْمٌ مِنْ جَهُوْلٍ: بردبار کا انتقام جاہل سے نہیں لیا جاتا۔ جواب جاہلاں باشند خموشی۔ یہ مثل اس جاہل کے بارے میں ہے جو عقلمند پر غالب ہو جائے اور عقلمند اسے گالیاں دینے سے قاصر ہے۔

❁ نِصْفُ الْعَقْلِ مُدَارَاةُ النَّاسِ: ملنساری آدھی عقل ہے۔

❁ أَنْضَجَ أَخُوْكَ ثُمَّ رَمَّدَ: تیرے بھائی نے پکایا پھر راکھ میں ڈال دیا۔ یعنی کام اچھا کر کے خراب کر دیا۔ اصل یہ ہے کہ آدمی گوشت پکائے پھر اسے راکھ میں پھینک دے اور یوں اس کا ستیاناس کر ڈالے۔

❁ عِنْدَ النِّطَاحِ يُغْلَبُ الْكَبْشُ الْأَجَمُّ: سینگ ٹکرانے پر بے سینگ مینڈھا مغلوب ہو جاتا ہے۔ الاجمّ: جس کا سینگ نہ ہو۔ اس شخص کی مثال ہے جو ضروری تیاری کے بغیر کوئی کام کرنے پر ناکامی کا سامنا کرے۔

❁ أَنْطَقُ مِنْ سَحْبَانَ: سحبان سے زیادہ خطیب۔

❁ مَنْ نَظَرَ فِي الْعَوَاقِبِ سَلِمَ مِنَ النَّوَائِبِ: نتائج پر نظر رکھنے والا مصائب سے محفوظ رہتا ہے۔

❁ مَنْ صَارَ نَعْجَةً أَكَلَهُ الذِّئْبُ: جو بھی بھیڑ بنے بھیڑیا اس کو کھا جائے گا۔

❁ رُبَّ نَعْلٍ شَرٌّ مِنَ الْحَفَاءِ: بہت سے جوتے ننگے پاؤں ہونے سے بدتر ہوتے ہیں۔

❁ نَعِمَ كَلْبٌ مِنْ بُؤْسِ أَهْلِهِ: کتا اپنے مالک کی سختی اور فقر سے موٹا تازہ ہو گیا۔ اس ضرب المثل کی اصل یہ ہے کہ کچھ عربوں کے اونٹ اور بکریاں بیماری سے مرنے لگے اور ان کے کتے ان کا گوشت کھا کھا کر موٹے ہو گئے۔

❁ مِثْلُ النَّعَامَةِ لَا طَيْرٌ وَلَا جَمَلٌ: شتر مرغ جیسا، جو نہ پرندہ ہے اور نہ اونٹ۔ اس شخص کی مثل ہے جسے اچھا یا برا قرار نہ دیا جا سکے۔

❁ نَفَخْتَ فِي غَيْرِ ضَرَمٍ: تو نے پھونکیں ماریں مگر جلانے کی لکڑیوں میں نہیں (کہ آگ بھڑکتی) یہ مثل بے موقع کوششیں صرف کرنے والے کے متعلق بولی جاتی ہے۔ الضَّرَم کا معنی آگ یا جلد جل اٹھنے والی لکڑیاں ہیں۔ اور نفخ فی غیر ضرم ایسی جگہ پھونکیں مارنا ہے جہاں آگ ہی نہ ہو۔

❁ مَا بِهَا نَافِخُ ضَرَمَةٍ: گھر میں کوئی نہیں۔ مابھا سے مراد مالدار ہے۔ الضرمة کوئی چیز جس میں آگ جلائی جائے۔

❁ أَنْفَذُ مِنَ السَّهْمِ: تیر سے زیادہ سوراخ کرنے والا۔

❁ أَنْفَرُ مِنْ ظَبْيٍ: ہرن سے زیادہ بدکنے والا۔

❁ أَنْفَرُ مِنْ نَعَامَةٍ: شتر مرغ سے زیادہ بدکنے والا۔

❁ أَنْفَرُ مِنْ بَعِيْرٍ أَزَبَّ: گھنے بالوں والے اونٹ سے زیادہ بدکنے والا۔ الازب: بہت بالوں والا۔ دوسرے لفظوں میں اونٹ بالوں کی لمبائی کو اپنی آنکھوں پر دیکھ کر اسے اور کوئی وجود سمجھ کر بھاگ کھڑا ہوتا ہے اور بدکا رہتا ہے۔

❁ نَفْسُ عِصَامٍ سَوَّدَتْ عِصَامًا: عصام کے نفس نے عصام کو سردار بنا دیا۔ مراد وہ اپنے زور بازو سے سردار بنا۔ عصام بادشاہ نعمان کا دربان تھا۔ پھر بادشاہ بن گیا۔ کسی نے اس کے متعلق یہ شعر کہا:

نفسُ عِصامٍ سوَّدتْ عِصامًا
وعلَّمتهُ الكرَّ والاقداما
وصيَّرتهُ ملِكًا هُماما

(عصام کے نفس نے عصام کو سردار بنا دیا اور اس کو حملہ کرنا اور پیش قدمی کرنا سکھائی اور اسے باہمت بادشاہ بنا دیا) عصام ان لوگوں کے لئے ضرب المثل بن گیا جو شرف و بزرگی اپنی ذاتی کوشش سے حاصل کرتے ہیں وراثت میں نہیں پاتے۔ اس کے مقابلہ میں عظامی وہ ہوتا ہے جسے شرف و بزرگی اپنے اسلاف سے ملے۔ عظامی عظام سے نسبت ہے اور عظام سے مراد عظام اجداد ہے۔ چنانچہ اپنے آپ پر فخر کرنے والا عصامی اور آباؤ اجداد پر فخر کرنے والا اعظامی کہلاتا ہے۔

❁ النَّفْسُ مُوْلَعَةٌ بِحُبِّ الْعَاجِلِ: نفس جلد حاصل ہونے والی چیز سے محبت کا شیدا ہے۔ یہ جریر کے شعر کا دوسرا مصرع ہے۔ پہلا مصرع یوں ہے:۔

إِنِّي لَأَرْجُوْ مِنْكَ شَيْئًا عَاجِلًا: میں تجھ سے جلد ملنے والی چیز کا امیدوار ہوں۔

❁ النَّفْسُ تَعْلَمُ مَنْ أَخُوْهَا النَّافِعُ: نفس جانتا ہے کہ اس کا منفعت بخش بھائی کون ہے۔ اس شخص کے بارے میں ہے جس کی ضرورت پڑنے پر تعریف یا مذمت کی جائے۔ اس کا یہ معنی بھی ہے کہ انسان جانتا ہے کہ کون سودمند ہے اور کون نقصان رساں۔

❁ مَنْ جَعَلَ نَفْسَهُ عَظْمًا أَكَلَتْهُ الْكِلَابُ: جو شخص خود کو ہڈی بنا لے اسے کتے کھا جاتے ہیں۔

❁ مَا يَنْفَعُ الْكَبِدَ يَضُرُّ الطِّحَالَ: جو چیز جگر کے لئے مفید ہو وہ تلی کے لئے مضر ہوتی ہے۔

❁ لَا يَنْفَعُ حَذَرٌ مِنْ قَدَرٍ: احتیاط تقدیر کے مقابلے میں چنداں مفید

نہیں۔

❁ مَاتَنفَعُ الشعفَةُ فِي الْوَادِي الرُّغُبِ: ہلکی پھلکی بارش اس وادی کو کچھ فائدہ نہیں پہنچاتی جو اتنی کشادہ ہو کہ صرف ہر چیز کو بہا لے جانے والا سیلاب ہی اسے بھر سکتا ہو۔ عطاء اس قدر کم کہ ضرورت پوری نہیں ہوتی۔

❁ لَایَنفَعُكَ مِنْ جَارِ سُوْءٍ تَوَقٍّ: برے پڑوسی سے بچنا بے فائدہ ہے۔ یعنی تو اس سے بچ نہیں سکتا۔

❁ وَمَا نَفعُ السُّیُوفِ بِلَا رِجَالٍ: مردوں کے بغیر تلواروں کا کیا فائدہ۔

❁ النَقدُ عِندَا لحافرة: نقد سبقت کے وقت ہوتا ہے (کیونکہ گھوڑا سبقت لے جائے تو اس کا مالک جیتی ہوئی رقم لیتا ہے۔ الحافرة: وہ زمین جو گھوڑے نے اپنے پاؤں سے کھودی ہو۔ یہاں حافرة محفورة کے معنی میں ہے۔ بعض کے نزدیک معنی النقد عند حافر الفرس ہے۔ یعنی جب تم کوئی جانور خریدو تو بغیر اس کی قیمت ادا کئے وہاں سے نہ ٹلو۔ یہ مثل ضرورت جلدی پوری کر لینے کے بارے میں ہے۔

❁ النَقدُ صَابُونُ القُلُوبِ: نقد دلوں کا صابن ہے۔ یعنی نقد (ادائیگی سے دل صاف رہتے ہیں وسوسے پیدا نہیں ہوتے)

❁ مَانَقَصَ مِنْ مَالِكَ مَازَادَ فِي عَقلِكَ: جس مال نے تیری عقل میں اضافہ کیا وہ کم نہیں ہوتا (ضائع نہیں ہوتا)

❁ مَنْ نَقَلَ إِلَيْكَ فَقَدْ نَقَلَ عَنْكَ: جو تمہیں دوسروں کی باتیں بتائے وہ تمہاری باتیں بھی دوسروں کو بتا کر رہے گا۔

❁ أَنقَلُ مِنْ فَيْءٍ: سایہ سے زیادہ منتقل ہونے والا۔

❁ أَنقَى مِنَ الدَّمعَةِ: آنسو سے زیادہ شفاف۔

❁ أَنقَى مِنْ مِرآة الغريبة: اجنبی عورت کے آئینہ سے زیادہ صاف ہے۔ (الغريبة: وہ عورت جو غیر لوگوں میں بیاہی ہو۔ وہ اپنا آئینہ ہمیشہ اجلا رکھتی ہے۔ تاکہ اس کے چہرہ کی کوئی چیز مخفی نہ رہے)

❁ أَنقَى مِنَ الرَّاحَةِ: ہتھیلی سے زیادہ صاف۔ مثلاً کہا جاتا ہے: تركته على أنقى من الراحة: میں نے اس کو ہتھیلی سے زیادہ صاف حالت میں چھوڑا۔ اس کے پاس کچھ نہ تھا جس طرح ہتھیلی پر بال نہیں ہوتے۔

❁ أَنكَرُ مِنْ شَيْءٍ: چیز سے زیادہ غیر معین۔ چیز سب سے زیادہ غیر معین ہے کیونکہ اس کا اطلاق تمام موجودات پر ہوتا ہے۔

❁ أَنَمُّ مِنَ التُّراب: مٹی سے زیادہ چغلخور۔ (یہ اس کے بارے میں اس لئے کہا گیا ہے کہ مٹی پر نشانات قائم رہتے ہیں۔ اور پتہ چل جاتا ہے کہ وہ کسی کے پاؤں کے نشان ہیں)

❁ أَنَمُّ مِنَ الصُّبحِ: صبح سے زیادہ راز افشا کرنے والا۔ (کیونکہ صبح ہر چیز کو بے نقاب کر دیتی اور کچھ نہیں چھپاتی)

❁ مَنْ نَهَشَتهُ الحَيَّةُ حَذِرَ الرَّسَنَ: سانپ کا ڈسا رسی سے بھی ڈرتا ہے۔ (دودھ کا جلا چھاچھ پھونک پھونک کر پیتا ہے)

❁ هَلْ يَنهَضُ البَازِي بِلَاجَنَاحٍ: کیا شکرا بغیر بازوؤں کے اڑ سکتا ہے؟ تعاون کی ترغیب کے بارے میں نیز ایسے مدعی علم کے لئے کہا جاتا ہے جس کے پاس اس کی صلاحیت ہی نہ ہو)

❁ لَاتَنهَ عَنْ خُلُقٍ وَتَاتِيَ مِثلَهُ: لوگوں کو کسی ایسی عادت سے منع مت کرو جو تم میں بھی پائی جاتی ہو۔ (خود را فصیحت دیگراں را نصیحت)

❁ النَّاسُ مَجزِيُّونَ بِأَعْمَالِهِمْ: لوگوں کو اپنے اعمال کی سزا ملتی ہے۔

❁ النَّاسُ أَتبَاعُ مَنْ غَلَبَ: لوگ غالب آنے والے کے متبع ہوتے ہیں۔

❁ النَّاسُ أَعْدَاءُ مَاجَهِلُوا: لوگ ہر اس چیز کے دشمن ہوتے ہیں جسے وہ نہیں جانتے۔

❁ النَّاسُ عَبِيدُ الإِحْسَانِ: لوگ احسان کے غلام ہیں۔

❁ لِكُلِّ أُنَاسٍ في بعيرهم خبر: سب لوگ اپنے اپنے اونٹوں کی خبر رکھتے ہیں (ہر قوم اپنے معاملات کو دوسروں کے مقابلہ میں زیادہ جانتی ہے)

❁ إِستَنوَقَ الجَمَلُ: اونٹ اونٹنی کے مشابہ ہو گیا (اوٹ پٹانگ باتیں کرتا ہے)

❁ لَانَاقَتِي فِي هَذَا وَلَاجَمَلِي: اس معاملہ میں نہ تو میری اونٹنی ہے نہ اونٹ (ظلم اور گناہ سے بری الذمہ ہوں)

❁ نَامَ عِصَامٌ سَاعَةَ الرَّحِيلِ: کوچ کے وقت عصام سو گیا (اس شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جو بوقت ضرورت غائب ہو جائے)

❁ النَّوَى أَوَّلُ الشَّجَرَةِ: گٹھلی درخت کا پہلا حصہ ہے۔

## ہ

❁ يَهُبُّ مَعَ كُلِّ رِيحٍ: (ہر ایک کی رائے کی اتباع کرنے والا (الامعة) ہر ہوا کے ہمراہ چل پڑتا ہے۔

❁ أَهدَى مِنَ القَطَا: قطا سے زیادہ ہدایت یافتہ (یہ مثل قطاة جمع قطا: بھٹ تیتر کے بارے میں ہے۔ جسے بے راستہ و بے نشان بیابان میں بھی اپنا راستہ کبھی نہیں بھولتا)

❁ أَهدَى من اليَدِ إِلَى الفَمِ: منہ کی طرف بڑھنے والے ہاتھ سے بھی زیادہ رہنما۔

❁ لاتَهرِفْ بِمَا لا تَعرِفُ: جس کو نہ جانتے ہو اس کی تعریف مت کرو۔ (الهَرْف۔ تعریف میں مبالغہ سے کام لینا۔ اچھی طرح واقفیت کرنے سے پہلے کسی چیز کی تعریف میں حدود سے تجاوز کرنے پر بولا جاتا ہے۔

❁ هَرِّقْ عَلَى جَمْرِكَ: اپنی چنگاری پر پانی ڈالو۔ (هَرَّقَ الماءَ: پانی ڈالنا۔ غضبناک شخص کے لئے کہا جاتا ہے۔ اپنا غصہ ٹھنڈا کر)

❁ إِذَا هَلَكَ عَيرٌ فَعَيرٌ في الرِّباطِ: جب کوئی گدھا ہلاک ہو جائے (تو پریشان ہونے کی کوئی ضرورت نہیں) کیونکہ ایسا ہی ایک گدھا رسی میں (بندھا) موجود ہے۔ (الرباط اس رسی کو کہتے ہیں جس سے گھوڑوں

یا اونٹوں کو باندھا جاتا ہے۔ ہاتھ سے نکلنے والی چیز کو اہمیت نہیں دینی چاہئے اگر اس کا متبادل مل جاتا ہو۔

❁ إِمَّا هُلْكٌ وإِمَّا مُلْكٌ: یا ہلاکت یا ملک (تخت یا تختہ)

❁ أَهْلَكُ مِنْ تُرَّهَاتِ السَّبَاسِبِ: صحراء کے شاخ در شاخ راستوں سے زیادہ ہلاکت خیز (کیونکہ ایسے راستوں کی بھل بھلیوں میں پھنس کر راہ نورد ہلاک ہو جاتا ہے۔ التُرَّهات: کسی بڑے راستے سے نکلنے والے شاخ در شاخ راستے۔ سباسب۔ لق ودق صحراء)

❁ كُلُّ هَمٍّ إِلَى فَرَجٍ: ہر غم کشادگی کی طرف لے جاتا ہے۔) مصیبت کے بعد راحت ہے)

❁ هَانَ عَلَى الأَمْلَسِ مَالاقَى الدَّبِرُ: صاف پیٹھ والے اونٹ پر وہ چیز آسان ہے جس سے زخمی پیٹھ والے کو واسطہ پڑے۔ (الدبر: زخمی پیٹھ والا جانور۔ الأَمْلَس سے یہاں صاف پیٹھ والا (اونٹ) مراد ہے۔ مصیبت زدہ کی تکلیفوں کا احساس کرنا چاہئے۔)

❁ مَنْ هَانَتْ عَلَيْهِ نَفْسُهُ فَهُوَ علىٰ غيره أَهْوَنُ: اپنے آپ کو ہلکا سمجھنے والا دوسروں کے لئے بھی ہلکا ہوگا۔ (اپنی عزت اپنے ہاتھ)

❁ مَنْ أَهَانَ مَالَهُ أَكْرَمَ نَفْسَهُ: اپنے مال کو حقیر سمجھنے والا خود کو معزز بنا لیتا ہے۔ (جو مال خرچ کرے گا اس کو عزت حاصل ہوگی)

❁ هَوِّنْ عَلَيْكَ ولاتُولَعْ بِاشْفَاقٍ: کوئی پرواہ نہ کر اور نہ کسی سے خوفزدہ ہو۔ دنیا سے جو جاتا ہے جانے دے کیونکہ بالآخر اسے چھوڑنا پڑے گا۔

❁ أَهْوَنُ مِنَ النُبَاحِ عَلَى السَّحَابِ: بادلوں پر بھونکنے سے زیادہ بے قدر (کیونکہ صحرائی کتا کھلے آسمان کے نیچے رات گزارتا ہے۔ بارش میں بھیگنے پر بادل پر بھونکنے لگتا ہے۔ اور جب بھی بادل آئیں بھونکنا شروع کر دیتا ہے۔

❁ أَهْوَنُ مِنْ قُعَيْسٍ عَلَى عَمَّتِهِ: قعیس سے بھی زیادہ بے قدر جتنا وہ اپنی پھوپھی کے نزدیک تھا۔ قعیس کوفہ کا رہائشی تھا موسم سرما میں اپنی پھوپھی سے ملنے آیا جس کا مکان تنگ تھا۔ پھوپھی نے کتا مکان میں داخل کر لیا اور قعیس کو باہر ہی رہنے دیا۔ چنانچہ وہ سردی سے مرگیا۔

❁ مَا أَهْوَنَ الحَرْبَ على النَّظَّارَةِ: تماشائیوں کے لئے جنگ کتنی آسان ہے۔ (کیونکہ وہ لڑائی دیکھ رہے ہوتے ہیں لڑائی میں حصہ نہیں لیتے)

❁ إِنَّ الهَوَانَ لِلَئِيمِ مَرْأَمَةٌ: کمینے کے لئے بے عزتی مہربانی ہے۔ (المرأمة: مہربانی، رافت، کمینے کو بے عزت کرو تو وہ اسے اپنے لئے مہربانی کا اظہار سمجھتا ہے۔ اگر اس کی عزت کی جائے تو وہ تمہیں نیچا دکھانے کی کوشش کرے گا اور اس کے شر و فساد میں اضافہ ہو جائے گا۔

❁ الهَوَى مِنَ النَوَى: محبت دوری سے ہوتی ہے۔ (انسان جو کچھ روزانہ دیکھتا ہے اسے حقیر سمجھتا ہے اور اس سے اکتا جاتا ہے)

❁ إِنَّ الهَوَى شَرِيكُ العُمَى: محبت ایک قسم کا اندھا پن ہے۔ (اس جیسا عربوں کا قول ہے حُبُّكَ الشَيءَ يُعْمِي ويُصِمُّ: کسی چیز کی محبت تمہیں اندھا اور بہرا سا بنا دیتی ہے)

❁ إِنَّ الهَوَى الهَوَانُ: محبت ذلت کا نام ہے (اس راہ میں ذلتیں برداشت کرنی پڑتی ہیں)

❁ مَنْ هَابَ خَابَ: جو ڈرا، گیا کام سے۔

❁ مَنْ هَابَ الرِجَالَ تَهَيَّبُوهُ: جو لوگوں سے ڈرے، لوگ اسے ڈرائیں گے۔

## و

❁ لَولاَ الوِئَامُ لَهَلَكَ الأَنَامُ: اگر موافقت نہ ہوتی تو لوگ ہلاک ہو جاتے (الوئام: موافقت۔ اگر ایک دوسرے کے ساتھ دوستی اور مل جل کر رہنے میں لوگوں کی موافقت نہ ہوتی تو لڑ جھگڑ کر ہلاک ہو جاتے)

❁ وَجَعُ سَاعَةٍ ولاكُلِّ سَاعَةٍ: ایک گھڑی کی تکلیف نہ ہر گھڑی کی۔ دم بھر کی تکلیف ہے عمر بھر کی نہیں)

❁ لَمْ اَجِدْ لِشَفْرَةٍ مَحَزًّا: میں نے چھرے کے لئے کاٹنے کی جگہ نہیں پائی (میں نے معاملہ میں کوئی گنجائش نہیں پائی)

❁ الوَحْدَةُ خَيْرٌ مِنْ جَلِيسِ السُّوءِ: برے ہمنشین سے تنہائی بہتر ہے۔

❁ وَحْمَى بِلاحَبَلٍ: حمل کے بغیر مختلف اشیاء کی خواہش کرنے والی (یہ مثل اس شخص کے بارے میں ہے جو ہر اچھی چیز کا ذکر سن کر اس کی خواہش کرے یا ایسے لالچی شخص کے بارے میں جو بلاضرورت مانگتا پھرے۔ وَحْمَى: حاملہ عورت جسے مختلف چیزیں کھانے کی خواہش ہوتی ہے)

❁ دَعْ عَنْكَ بُنَيَّاتِ الطريق: چھوٹے چھوٹے راستے چھوڑ کر واضح راہ اختیار کرو (یعنی ادھر ادھر بھٹکنا چھوڑ کر اصل اور بڑے کام کی طرف توجہ دو)

❁ دَعِ العَوْرَاءَ تَخَطَّاكَ: بُری چیز کو اپنے آپ سے آگے بڑھ جانے دو۔ (العوراء: بُری خصلت، کلمہ بد، تخطاك: تجھ سے تجاوز کرے۔ یہ عربوں کی ایک نہایت حکیمانہ ضرب المثل ہے)

❁ دَعِ القَطَايَنَمْ وَشَرًّا يَعْبُرْ: بھٹ تیتر کو سو جانے دو اور شر کو گزر جانے دو (اہم کام پر عمل ہونے دو)

❁ دَعِ اللَوْمَ إِنَّ اللومَ عَوْنُ النوائب: ملامت کرنا چھوڑو، ملامت کرنا مصائب کا معین و مددگار ہے۔

❁ وَدَّعَ مَالاً مُوْدِعُهُ: مال کو اس کو بطور امانت رکھوانے والے نے چھوڑ دیا۔ (بداعتمادی کے بارے میں ضرب المثل ہے، کیونکہ جو دلی

شخص اپنا مال کسی اور شخص کے پاس بطور امانت رکھتا ہے تو وہ اس سے ہاتھ دھو بیٹھتا ہے۔ اس کی واپسی کی امید نہیں رہتی۔

❁ **بِکُلِّ وادٍ بَنُو سَعْدٍ:** ہر وادی میں بنوسعد ہی ہیں۔ (بنوسعد کے ایک شخص اضبط بن قُریع نے اپنی قوم کی ناپسندیدہ باتیں دیکھ کر ان سے علیحدگی اختیار کی اور جب دوسروں میں بھی ویسی برائیاں دیکھیں تو اپنی قوم میں واپس آ گیا اور کہا کہ ہر وادی میں بنوسعد ہی بستے ہیں۔ اور اس کا یہ قول ضرب المثل بن گیا۔ جو اس شخص کے بارے میں بیان کی جاتی ہے جسے ویسے ہی افراد سے سابقہ پڑے جیسے لوگوں کو وہ چھوڑ کر چلا گیا تھا۔

❁ **بِکُلِّ وَادٍ اَثَرٌ مِنْ ثَعْلَبَۃَ:** ہر وادی میں ثعلبہ کا اثر پایا جاتا ہے۔ (یہ قول بنی ثعلبہ کے ایک شخص کا ہے جو اپنی قوم میں ناپسندہ خصلتیں دیکھ کر دوسروں کے پاس چلا گیا تھا لیکن اس میں بھی ویسی ہی بری خصلتیں پائیں)

❁ **وَرَاءَكَ اَوْسَعُ لَكَ:** پیچھے رہ تو اپنے لئے زیادہ گنجائش پائے گا۔

❁ **مَاوَرَائَكَ اَوْ وَرَائِكِ یَاعِصَام:** اے عصام! تیرے پیچھے کیا ہے (آنے والے سے جہاں سے آیا ہے وہاں کے حالات معلوم کرنے کے بارے میں ضرب المثل ہے۔ وراء لك۔ ک کی زبر کے ساتھ ہو تو مفہوم یہ ہے کہ عصام نے جو بادشاہ نعمان کا دربان تھا بیمار بادشاہ کی عیادت کے لئے آنے والے نابغہ شاعر کو اس کے پاس جانے سے روک دیا تھا۔ نابغہ نے اپنے قصیدہ میں اسی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا:

فانی لاالومُكَ من دخول

ولکن ماورائكَ یا عصام؟

(عصام! میں تجھے داخل ہونے کے بارے میں ملامت تو نہیں کرتا لیکن یہ تو بتا دے کہ تیرے پیچھے کیا حال ہے؟ یعنی نعمان کا کیا حال ہے؟) ماوراءِكِ کی کی زیر کے ساتھ بھی مروی ہے۔ اس صورت میں کہا جاتا ہے کہ کندہ کے بادشاہ حارث بن عمرو نے کندہ کی عصام نامی ایک عورت کو عوف شیبانی کے پاس اس کی بیٹی کے لئے شادی کا پیغام دے کر بھیجا، کیونکہ اسے معلوم ہوا تھا کہ وہ بڑی خوبصورت اور عقلمند ہے۔ جب وہ حارث کے پاس واپس آئی تو اس نے دور ہی سے پوچھا: ماوراءكِ یا عصام۔ عصام ادھر کی کیا خبر ہے؟

❁ **اَوْرَدْتَ مَالَمْ تُصْدِرْ:** تو نے وہ چیز درآمد کی ہے جو تو نے برآمد نہیں کی (یعنی تو نے ایسی بری بات کہہ دی جسے تو دہرا نہیں سکتا۔ یا تو نے ایسا برا کام کیا ہے جس کی تو تلافی نہیں کر سکتا۔

❁ **حَتّٰی یَرِدَ الضَّبُّ:** یہاں تک کہ گوہ پانی پیئے (یعنی کبھی نہیں، کیونکہ گوہ پانی نہیں پیتی)

❁ **مَاھٰکَذا تُوْرَدُ سَعْدُ الْاِبِلُ:** اے سعد! اونٹوں کو اس طرح پانی نہیں پلایا جاتا۔ (یہ مالک بن زید مناۃ بن تمیم نے اپنے بھائی سعد کو بے پروائی سے اونٹوں کو پانی پلاتے دیکھ کر کہی تھی۔ مطلب یہ کہ معاملات کو اس برے طریقے سے سرانجام نہیں دیا جاتا)

❁ **ھٰذا وَلَمَّا تَرِدْ تِھَامَۃَ:** یہ گھبراہٹ حالانکہ تم ابھی مکہ نہیں پہنچے۔ (یعنی معاملہ کے پیش آنے سے پہلے گھبراہٹ۔ اسی مفہوم کا ایک شعر ہے:

أشوقًا ولمّا یَمْضِ لی غیرُ لیلۃٍ

فکیفَ إذا سارا المَطیُّ بنا عشرًا

(اتنا شوق! حالانکہ میری ایک رات بھی نہیں گزری۔ اس وقت کیا حال ہوگا جب سواری ہمیں لئے دس راتیں چلتی رہے گی)

❁ **مَوْرِدُ الْجَھْلِ وَبِیُّ الْمَنْھَلِ:** جہالت کا گھاٹ ناخوشگوار پانی پینے کی جگہ ہے۔ (جہالت کو کام میں لانے سے باز رہنا چاہئے)

❁ **وَاسِطَۃُ الْقِلَادَۃِ:** ہار میں سب سے بڑا دانہ (کسی چیز کے ایک حصہ کے پوری چیز پر تفوق کے بارے میں کہا جاتا ہے)

❁ **اَوْسَعْتُھُمْ سَبًّا وَاَوْدُوْا بِالْاِبِلِ:** تم نے انہیں گالیاں تو کھل کر دیں مگر وہ اونٹوں کو لے ہی گئے۔ (ایسے شخص کے بارے میں ضرب المثل ہے جو اپنے دشمن کو گالیاں اور دھمکیاں دے لیکن دشمن کا کچھ بھی نہ بگاڑ سکے۔ کعب بن زہیر نے اپنے باپ زہیر سے اس وقت کہا تھا جب حرث ابن ورقاء جو بنی اسد سے تھا حملہ کر کے اس کے اونٹوں اور ان کے چرواہے کو لے گیا۔ زہیر اس کی اور اس کے ساتھیوں کی ہجو کرتا، انہیں گالیاں اور دھمکیاں دیتا رہ گیا مگر انہوں نے اس کی مطلق پروانہ کی۔ تب زہیر کے بیٹے کعب نے اس سے مذکورہ بالا مقولہ کہا تھا)

❁ **اِتَّسَعَ الْخَرْقُ عَلَی الرَّاقِعِ:** پھٹن جوڑنے والے پر وسیع ہو گئی (یعنی فساد اتنا بڑھ گیا ہے کہ تدارک کا موقع جاتا رہا)

❁ **فِیْ سِعَۃِ الْاَخْلَاقِ کُنُوْزُ الْاَرْزَاقِ:** رزق کے خزانے وسعت اخلاق میں ہیں (خوش اخلاق بھوکا نہیں مرتا)

❁ **کُنْ وَصِیَّ نَفْسِكَ:** اپنے نفس کا وصی بن (وصی: جسے کوئی کام سونپا جائے)

❁ **اِنَّ الْمُوَصَّیْنَ بَنُوْ سَھْوَان:** وہ لوگ جنہیں کسی چیز کی وصیت کی گئی بھولن ہار ہیں (اس شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جو وہ کام کرنا بھول جائے جس کا اُسے حکم دیا گیا تھا۔ السھوان: بھولنے والا یعنی آدمؑ جنہیں حکم دیا گیا لیکن وہ اس کو بھول گئے۔ گویا مثل کہتی ہے کہ تعجب کی کوئی بات نہیں کیونکہ یہ لوگ جنہیں وصیت کی گئی ہے اولاد آدمؑ ہیں)

